


# English – Urdu Dictionary

VOLUME ONE

## A-C

CHIEF EDITOR
Prof. Kalimuddin Ahmad



Bureau For Promotion of Urdu
Ministry of Human Resource Development
Government of India
West Block I, R.K. Puram, New Delhi-110066, INDIA

# Contents

# پیش لفظ

ذولسانی لغات کی تدوین مشکل ترین کاموں میں سے ایک ہے دونوں زبانوں کے مزاج ، آغاز ، ارتقاء ، مآخذ ، صرف و نحو ، روز مرّہ ، محاورہ ، اس کے صوتیاتی نظام و لسانی ہم آہنگی اور اصطلاحات پر قدرت حاصل کئے بغیر ذو لسانی لغت کی تدوین کا تصور بھی ممکن نہیں ۔ ایک معیاری لغت کو زبان کے ان تمام پہلوؤں کے بارے میں لازمی طور پر صحیح معلومات فراہم کرنا ضروری ہوتا ہے ۔ قارئین لغت سے اس بات کی توقع رکھتے ہیں کہ وہ ان کی رہنما اور مددگار ہے ۔ کسی بھی زبان کے حدود اربع لامحدود ہونے کی صورت میں علاقہ واری فرق پیدا ہوجاتے ہیں ۔ لغت نویس کو ان کا بھی خیال کرنا ضروری ہوتا ہے ۔

اروو میں ذولسانی لغات کا سلسلہ عہد قدیم سے چلا آرہا ہے ۔ انگریزی اردو لغت کے ابتدائی نقش اٹھارویں صدی عیسوی میں جارج ہیڈلے کے ہاں نظر آتے ہیں ۔ بہ قول مولوی عبد الحق (بابائے اردو) ۔

" اس نے اردو کی صرف و نحو پر ایک کتاب لکھی جس میں انگریزی ہندوستانی لغت بھی شامل ہے " ۔

ذولسانی لغات کے سلسلہ کو جے فرگوسن ، ڈنکن فوربس ، شیکسپیر ، پلیٹس ، جے ۔ بی ۔ گلکرائسٹ اور ڈاکٹر فیلن وغیرہ نے جاری رکھا اور ہندوستانیوں میں حضرت امیر خسرو ، دوسا بھائی ، سہراب جی ، عبد الواسع ہانسوی ، متھرا پرساد ، سدا سکھ لال ، انشاء اللّٰہ خاں انشاء اور خان آرزو وغیرہ نے اس میدان میں طبع آزمائی کی ۔ عبد الواسع کی "غرائب اللغات" اور خان آرزو کی "نوادر الالفاظ" معانی و مفاہیم کے تعین کے اعتبار سے اہم ہیں ۔

زندہ زبان سمندر کے مانند ہے جو ہر نئی موج کے ساتھ نہ صرف نیا مواد ساتھ لاتی ہے بلکہ اپنے ساحل کو وسیع کرتی چلی جاتی ہے لہٰذا نئے الفاظ کا مسلسل اضافہ لغت کوزیادہ کار آمد بناتا ہے ۔

مذکورہ بالا مستشرقین اور ہندوستانیوں کی ان کوششوں کے بعد اس جہت میں مدتوں سناٹا رہا ۔ اس دوران انگریزی زبان کی انتظامی اور تعلیمی ضرورت میں اضافہ ہوتا رہا ۔ دوسرے ممالک میں بھی ان زبانوں کے سرمایۂ الفاظ کا دامن وسیع سے وسیع تر ہونے لگا۔

بین الاقوامی سطح پر انگریزی کادرجہ سائنسی ، فنی اور انتظامیہ کے شعبوں میں بلند ہونے لگا ۔ انگریزی اردو لغت کی مانگ بڑھتی گئی ۔

ہندوستانی تہذیبی پس منظر میں انگریزی کے ذریعہ مفہوم کی ادائیگی کے لئے اردو الفاظ کے مترادفات ، روز مرہ محاورہ اور اسی معیار کے انگریزی کے مترادفات، الفاظ ، روز مرّہ اور محاورہ سے کامل واقفیت اور دونوں زبانوں پر قدرت لازم و ملزوم ہوگئی اور جو لغات انفرادی کوششوں سے تیار کی گئی تھیں وہ بڑی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے ناکافی ثابت ہونے لگیں ۔ اس جہت میں جم کر کام کرنے کی ضرورت تھی ۔ بیسویں صدی کی ابتداء میں ڈاکٹر عبد الحق نے اس ضرورت کو محسوس کیا اور انجمن ترقی اردو سے "انگریزی اردو" اور "اردو انگریزی" لغت کی تدوین کا بیڑا اٹھایا ۔ لغت کی تدوین کا کام مکمل کیا اور اپنے ہی

ادارہ یعنی انجمن سے دونوں لغات کو شائع بھی کروا دیا ۔ اتنے میں ملک کے حالات بدلے ۔ ضرورتیں بدلیں ۔ حسب دستور زبانوں کے سرمایہٴ الفاظ میں اضافہ ہوا ۔ سائنس اور ٹکنالوجی کی ترقی نے زبانوں کو وسعت دی ۔ نئی نئی سائنسی اور علمی اصطلاحیں مروج ہوئیں دنیا کی بڑی بڑی زبانوں کے ساتھ اردو اور انگریزی زبان کے ذریعہ سے بھی نئے نئے علوم و فنون کی دنیا کے مختلف ممالک میں جو ترقی ہوئی اس نے انگریزی اور دوسری زبانوں کی علمی ، فنی اور سائنسی حیثیت کو اور بلند کردیا ۔ اردو پر بھی اس کے اثرات پڑے ۔ ان خوشگوار ترقیوں اور تبدیلیوں کے پیش نظر وقت اور ضرورت کا تقاضہ تھا کہ عبد الحق کی ذولسانی لغات میں ترمیم و اضافہ کا کام جاری رھتا جو انجمن ترقی اردو کی اہم ذمہ داریوں میں سےتھا مگر انجمن ترقی اردو نے کبھی اس کی طرف توجہ نہیں کی صرف اس کے کئی عکسی ایڈیشن چھاپنے پر اکتفا کیا اور زبانوں کی روز افزوں ترقی کی وجہ سے یہ لغت قاری اور مترجموں کی ضرورت کو تسلی بخش طریقہ سے پورا کرنے سے قاصر رہی ۔

مرکزی حکومت کی سرپرستی میں ترقی اردو بورڈ کے قیام کے بعد حکومت ھند اور اراکین بورڈ نے اس کمی کو شدت سے محسوس کیا اور ایک مکمل لغت کا منصوبہ تیار کرلیا۔ بڑے پیمانہ پر انگریزی اردو لغت کی تیاری کا خاکہ تیار ہوا ۔ متفقہ رائے سے اس کی ادارت کی اہم ذمہ داری پروفیسر کلیم الدین احمد کو سونپی گئی ۔ انہیں امدادی عملہ اور دیگر تمام سہولتیں فراہم کردی گئیں ۔ انہوں نے پوری لگن اور خلوص کے ساتھ اس کام کی ابتداء کی ۔ ان کی قیام گاہ بی ۔ 7 کرشنا پوری ، پٹنہ میں اس کا دفتر قائم کیا گیا ۔ 1975 میں پہلی جلد کی تکمیل کے فوراً بعد ترقی اردو بیورو کو اس لغت کی اشاعت کا کام ہاتھ میں لے لینا چاھیئے تھا مگر بد قسمتی سے اس طرف توجہ نہ کی گئی اور ایک کے بعد ایک جلد مکمل ہوتی گئی اور صرف واحد الماری کی زینت بنتی چلی گئی ۔

پانچ سال کی مقررہ مدت میں اس کی ساری جلدیں مکمل ہوگئیں اس کی اشاعت کا مسئلہ جوں کا توں رھا ۔ انگریزی اردو لغت کے دور تدوین سے دور اشاعت طویل ، انتہائی صبر آزما اور تاریخی واقعہ بن گیا ۔ اس لغت کی اشاعت کی داستان الگ سے سنائی گئی ھے ۔

لغت کی تیاری کے لئے الفاظ کا مآخذ عموماً اخبارات، ھر موضوع پر نئی نئی کتابیں اور مضامین ہوتے ہیں ۔ یہ میدان الفاظ کا مقام پیدائش ھے جہاں عصری ضرورت اور تقاضے کے مطابق نہ صرف نئے الفاظ جنم لیتے اور پھلتے پھولتے ہیں بلکہ مروج سرمایہٴ الفاظ کے کچھ حصہ کو متروک کردیا جاتا ھے جس کے کئی اسباب ہیں ۔ تناسب کے اعتبار سے نئے الفاظ کی تعداد متروک الفاظ سے بہت زیادہ ہوتی ھے یہی وجہ ھے کہ الفاظ کا خزانہ روز بروز بڑھتا جاتا ھے ۔ ھر نئی لغت کا یہ تقاضا ھے کہ نئے الفاظ اور ان کے ممکن مشتقات اور نئی اصطلاحات کو لغت میں ضرور شامل کرے ۔ پروفیسر کلیم الدین احمد نے کئی ایسے انگریزی الفاظ اور اصطلاحات کو شامل لغت کیا ھے ۔ جن کا اندراج اس لغت کی تیاری کے زمانے کی دوسری لغات میں موجود نہیں تھا ۔ وقفہ وقفہ سے مصنفوں کے اظہار بیان کے پیرائے زماں ومکاں کے لحاظ سے بدلتے رہتے ہیں ۔ اردو زبان نے بھی عالمی سطح پر ان تبدیلیوں کو بڑی خوبی سے قبول کیا ھے ۔ ایک ھندوستانی اردو مصنف اور امریکی یا برطانوی یا عرب میں مقیم اردو مصنف کے انداز بیان اور انتخاب خیال یا مضمون میں نمایاں فرق محسوس کیا جا سکتا ھے ۔ معیاری لغت کی تدوین کے دوران لغت نویس ان فطری تبدیلیوں کو بھی سامنے رکھتا اور مستقبل کی ضرورتوں کو محسوس کرتا ھے تاکہ نئے نئے مفاہیم کے زیادہ سے زیادہ قریبی معنی و مفہوم کا اندراج لغت میں کرے ۔ اس لحاظ سے زیر بحث لغت کو ایک کامیاب قدم سمجھنا چاھیئے خصوصاً یہ لغت مترجموں ، مصنفوں ، نصابی کتابوں کے مترجموں ، سائنس دانوں ،

زباندانوں ، پیشہ وارانہ ماہروں ، رپورٹروں ، اخبار نویسوں ، شعبہء انتظامیہ کے کارکنوں اور صحافیوں کے لئے اندھیرے میں روشنی کا مینار ہے ۔

جامع انگریزی اردو لغت میں حروف تہجی کی ترتیب کے ساتھ ذیلی اندراجات کی ترتیب بھی حروف تہجی کے مطابق کی گئ ہے ۔ لغت نویس نے قدیم اور جدید علوم کے الفاظ کااحاطہ کرنے کی بھرپور کوشش کی ہے لغوی معنی کے ساتھ اس کے اصطلاحی پہلوؤں کو بھی کمال خوبی سے سمیت لیا ہے ۔ صفحہ 38 پر ایك لفظ ہے Accretion (n) اس کے لغوی معنی پہلے دئیے گئے ہیں ۔ یہ ایك لفظ مختلف علوم میں مختلف اصطلاحی مفہوم کا حامل ہے ۔ درج شدہ مختلف معنی و مفاہیم بہ ظاہر ایك دوسرے سے جدا معلوم ہوتے ہیں مگر بہ باطن ان کے درمیان معنوی رشتہ موجود ہے ملاحظہ ہو ۔

Accretion : (n) [ L. " accretionem "] : (۱) مسلسل نمو : ہم نمائی : بروز : نشو و نما ( جو عضوی زوائد کے ذریعہ ہو ) ۔ (۲) نمو کا عمل بیرونی اضافہ سے ۔ (۳) خارجی مادہ یا اشیاء کا وصل جو زیادتی کا باعث ہو ' الحاق ' اضافہ (خارجی مادہ کا اصل شے میں ) : وہ شے جو اضافہ ہوئی ہو : زوائد افزونی ۔ (٤) کسی ترکہ یا وراثت میں اضافہ جو ناکام شریك دار یا شریك موتی الیہ کے حصہ کو وصل کرنے سے پیدا ہو ۔ (۵) (طب) بڑھاؤ' (معاشیات) ایزاد ' (حیاتیات) تن افزائی' (لسانیات) الحاق ' (تاریخ و سیاسیات) اضافہ ۔

Artificial accretion (of territory) : (تاریخ وسیاسیات ) ارادی اضافہ ۔

Natural accretion : (تاریخ و سیاسیات ) قدرتی اضافہ ( افزونی ) ۔

اس لغت کی یہ نمایاں انفرادی خصوصیت ہے جو مترجموں کو تلاش وجستجو کی زحمت سے نجات دلائے گی اور کم وقت میں زیادہ مواد کا ترجمہ صحیح مفہوم کے ساتھ پیش کرنے میں پوری مدد کرے گی ۔

لفظ کے معنی ترجیحی ترتیب سے (۱) (۲) (۳) نمبروں سے ظاہر کئے گئے ہیں ۔ انہیں نمبروں کے ساتھ سیمی کولن ( ؛ ) موجود ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ نمبر کے مطابق لفظ کے معنی پورے ہوگئے ۔ انگریزی الفاظ کی قواعدی صورت ، اسم ، فعل ، متعلق فعل ، صفت ، حرف ربط وغیرہ کو انگریزی لفظ کے اندراج کے فوراً بعد قوسین میں ظاہر کردیا گیا ہے ۔ قواعد کے مشتقات کی فہرست الگ سے درج کردی گئی ہے ۔

اس لغت میں کل 84 علوم کی اصطلاحات کی شناخت دی گئی ہے مگر ایسے علوم جنھوں نے زمانہء قریب میں الگ شعبہ کی حیثیت اختیار کی ہے ان کو زیادہ مشہور متعلقہ علوم کے سایہ میں سمولیا ہے ۔ جیسے طب کے تحت اس سے متعلقہ شعبہ جات مثلاً :

Pharmacy
Embryology
Genetics
Pharmacology
Neurology

وغیرہ جو اپنا انفرادی وجود منواچکے ہیں ۔ ان کے متعلقہ الفاظ کے معنی اور اصطلاحات کو طب کے عنوان سے شامل کرلیا گیا ہے ۔

لغت میں اصطلاحات بہ کثرت موجود ہیں ان اصطلاحات کے اندراجات کا طریقہء کار یہ ہے کہ پہلے واحد لفظ کے لغوی معنی دیئے گئے ہیں واحد لفظ کے مرکبات ، سابقوں ، لاحقوں کے جوڑ سے حاصل ہونے والے الفاظ و اصطلاحات اسی واحد لفظ کے ذیلی اندراجات ہیں جیسے ایک واحد لفظ ہے :

| | |
|---|---|
| Age : (n) | (۱) عمر ؛ سن ؛ بڑھاپا وغیرہ ۔ |
| Age : (v) | (۲) (تاریخ و ارضیات) زمانہ ؛ عہد ؛ صدی وغیرہ ۔ |

اس کے 39 ذیلی، معنوی و اصطلاحی اندراجات ہیں جنہیں حروف تہجی کی ترتیب سے ص 99 سے 100 تک درج کیا ہے مثلاً :

| | |
|---|---|
| Admitted age : | تسلیم شدہ عمر ۔ |
| Brass age : | (تاریخ) کانسہ کا دور۔ |
| Copper age : | (تاریخ) تانبے کا دور۔ |
| Dark age : | (تاریخ) دور تاریک ۔ |
| Epic age : | (تاریخ) رزمیہ دور ؛ ایپک دور۔ |
| Golden age : | (تاریخ) سنہرا دور۔ |
| Iron age : | (تاریخ) لوہے کا دور ۔ |
| Modern age : | (تاریخ) دور جدید ۔ |
| Over age : | مقررہ عمر سے زائد ۔ |
| Per - historic age : | (تاریخ) ماقبل تاریخ ۔ |
| Stone age : | (تاریخ) پتھر کادور۔ |
| Teen age : | (سماجیات) عہد طفلی ؛ بچپن کا دور۔ |
| Undr age : | مقررہ عمر سے کم عمر؛ خُرد سال ؛ نابالغ ؛ صغیر ۔ |

اس کے بعد Age کے دوسرے مرکزی اندراجات مثلاً :

| | |
|---|---|
| Age class : | (سماجیات) عمر طبقہ ۔ |
| Age grade : | (سماجیات) درجہ عمر ۔ |
| Age limit : | (تاریخ و سیاسیات) عمر کی قید؛ (انتظامیہ) حد عمر ۔ |

کا سلسلہ جاری ہوگیا۔

واحد لفظ کے بعد بالکل اسی نمونہ پر جن الفاظ کی جمع بنتی ہے تو جمع لفظ کے اندراجات تحریر کئے گئے ہیں اور پھر اصطلاحات بھی حروف تہجی کی ترتیب سے پیش کئے

گئے ہیں علمی اصطلاحات کو عام معنی کے برعکس قوسین میں دیا گیا ہے ۔ جہاں ایک ہی لفظ الگ الگ علوم میں کئی مفہوم میں مستعمل ہے تو اس کا اندراج ، "و" عطف کی مدد سے کر دیا گیا ہے ۔ ص 33 پر ایک عام لفظ ہے Account اس کی قواعدی صورت فعل کے تحت 2 مختلف علوم کی اصطلاحی معنی اور قواعدی حیثیت اسم کے تحت 4 علوم کے اصطلاحی معنی درج ہیں ۔ صرف اس ایک لفظ کے مرکزی اور ذیلی اندراجات ص 38 تک پھیلے ہوئے ہیں جس سے اس لغت کے مکمل پن کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے ۔ Account کے چند اندراجات کی مثال ملاحظہ کی جاسکتی ہے ۔

Account : (v) [ ' accompatare "] (١) جاننا؛ سمجھنا؛ خیال کرنا؛ شمار کرنا؛ حساب کرنا؛ حساب لگانا؛ حساب دینا؛ حساب سمجھنا (اس روپئے کا جو امانت کے طور پر ہو) ؛ حساب لینا ؛ وضاحت کرنا ؛ شرح کرنا ۔ (٢) جوابدہ ہونا ؛ جوابدہی کرنا؛ (کسی طرز عمل کی ، ادائے قرض وغیرہ کی) ۔ (٣) توجیہ کرنا ؛ سبب بتلانا ؛ علت بتلانا ؛ سبب ہونا ۔ (٤) (شکار کی اصطلاح ) نشانہ کرنا ؛ گرانا ؛ مارنا (شکار کو) ۔ (٥) اندازہ لگانا؛ تخمینہ لگانا ؛ قیمت لگانا ؛ مان لینا ؛ کسی چیز کے بارے میں زیادہ سوچنا ؛ (سماجیات) ذمہ داری ؛ جوابدہی ۔

Account : (n) : (١) شمار ؛ گنتی ؛ حساب ؛ تفصیل ؛ (٢) کھاتا ؛ حساب کتاب ؛ فرد حساب ؛ گوشوارہ ؛ (کامرس) کھاتا ؛ ( معاشیات ) حساب ؛ کھاتا؛ (سماجیات) شمار ؛ حساب ؛ تفصیل ۔ (٣) روپیہ کے لین دین کا گوشوارہ تیار کرنا ؛ مد حساب (جس کے تحت کھاتا میں حساب درج کیا جاتا ہے) ۔ (٤) فائدہ؛ منافع ؛ بیشی ؛ کسی کے حق میں حساب کرنا ۔ (٥) اپنے اعمال کا جوابدہ ہونا (حشر کے دن) ؛ اپنے عمل کا حساب ؛ زر امانت کے جمع اور خرچ کا فرد حساب یا گوشوارہ ۔ (٦) (قانون) پروانہ عدالت یا کاروائی بخلاف اہلکار عدالت یا متولی یا امین جو حساب کتاب دینے سے انکار کرے ۔ (٧) تخمینہ ؛ اندازہ ؛ اہمیت ؛ وقعت ؛ توجہ ؛ معاوضہ ؛ اجر ۔ (٨) رپورٹ ؛ تعلق ؛ کیفیت ؛ بیان ؛ تعریف ؛ ذکر؛ چرچا ؛ روداد ؛ تفصیل ۔

بعض الفاظ کے معنی بہت مفصل ہیں اور سیاق و سباق میں مستعمل تقریبا تمام رنگوں کا احاطہ کرتے ہیں ۔

الفاظ کے لسانی ماخذ کی بھی نشاندہی قوسین [ ] کے ذریعہ کردی گئی ہے جن کے مخففات الگ سے دے دیئے گئے ہیں اور جس کا ماخذ دستیاب نہیں ہو سکا اس کے سامنے Origin unknown لکھ دیا گیا ہے ۔

انگریزی میں لفظ کے ایک یا ایک سے زیادہ املا کا رواج رہا ہے جیسے قدیم انگریزی یا امریکی انگریزی کا املا وغیرہ جسے یہاں پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے مثلاً :

**Abulia / Aboulia**
**Boutten / Botten**
**Carbeling / Carbelling**
**Misselery / Missilry**
**Molluck / Molluse.** وغیرہ

لغت میں حتی الامکان یہ کوشش کی گئی ھے کہ انگریزی زبان کے الفاظ یا اصطلاحات کا اردو متبادل لفظ یا محاورہ دیا جائے لیکن جہاں ضرورت پڑی ھے وھاں انگریزی لفظ کے معنی تفصیل سے سمجھا دیئے گئے ھیں ۔

مسودہ کی تیاری کا دفتر پروفیسر کلیم الدین احمد کی قیام گاہ کرشنا پوری بی ۔ 7 پٹنہ کے باھر والے ایک وسیع کمرہ میں قائم کیا گیا تھا جس میں لغت منصوبہ کا متعلقہ عملہ اور کلیم الدین احمد صبح دس بجے سے شام کے پانچ بجے تک تدوین لغت کے کام میں مصروف رھتے دیوار کی دونوں جانب الماریاں اور ریک لگا دیئے گئے تھے جس میں مطالعہ کی اور حوالہ کی ساری کتابیں ، نایاب لغات دیگر سازو سامان بڑے سلیقہ سے رکھا ھوتا تھا اور مسودہ کے تیار شدہ حصے بڑی احتیاط سے الماری یا ریک میں رکھ دیئے جاتے تھے ۔

5 /اگست 1975 کو پٹنہ سے ھوکر بہنے والی گنگا ندی میں زبردست سیلاب آیا سیلاب کے شروع ھوتے ھی پروفیسرکلیم الدین احمد صاحب نے خطرے کا احساس کرتے ھوئے ریک اور الماریوں کے اندر اور اوپر کتابیں رکھی ھوئی تھیں ان میں سب سے اوپر لغت کا مسودہ رکھوا دیا اور خود گھر کی بالائی منزل پر ایک نیم تعمیر شدہ کمرے میں پناہ گزیں ھوگئے ۔ تقریباً 21 دن تک سیلاب کی یہی حالت رھی ۔ لوگوں کے گھروں کا سارا اثاثہ تباہ و برباد ھوگیا ۔ انہوں نے اپنے گھر کی ساری چیزوں ، نایاب کتابوں ، اپنی سوانح حیات کی تیسری جلد، شاد عظیم آبادی کے ھاتھ کی تحریروں وغیرہ سب پر لغت کے مسودہ کو ترجیح دی اور اس کی حفاظت کا پوراپورا انتظام کیا ۔ تین دن وہ اسی نیم تعمیر شدہ کمرہ میں بھوکے پیاسے مقیم رھے ۔ تیسرے دن ڈاکٹر ممتاز احمد اور پرنسپل کالج ڈاکٹر پی ۔ این ۔ شرما جی نے ناؤ کے ذریعہ پروفیسر کلیم الدین احمد کو ان کے آبائی مکان میں منتقل کیا ۔

ساری نایاب کتابیں سیلاب میں تباہ و برباد ھوگئیں اور انگریزی اردو لغت کے مسودہ کا کچھ حصہ سیلاب کی نذر ھوگیا جسے پروفیسر صاحب نے دوبارہ تیار کیا ۔

اس کے شائع شدہ روپ کو دیکھنے کا انہیں جو اشتیاق تھا اس کا بیان الفاظ کے ذریعہ نا ممکن ھے ۔ لغت کی تیاری کسی ایک فرد کا کارنامہ نہیں ھو سکتی ۔ اس لغت کی تیاری میں جن اصحاب نے سب ایڈیٹر ، ریسرچ آفیسر ، ریسرچ اسسٹنٹ یعنی مختلف حیثیت سے مختلف اوقات میں پروفیسرکلیم الدین احمد صاحب کی مدد کی ان کے اسماء گرامی حسب ذیل ھیں :

پروفیسرعطاء الرحمان عطا کاکوری ــــ پروفیسر ممتاز احمد ــــ پروفیسر محمد صدیق

ـــــــــــــ * ـــــــــــــ

سید عبد الحامد ــــ محمد کمال الدین ھاشمی ــــ مصطفی کمال ھاشمی

ـــــــــــــ * ـــــــــــــ

رضوان احمد خاں ــــ ممتاز احمد خاں

بشیرالدین احمد ــــ ناصر رضا خان جلالی

کاظم حسین ــــ شمیم احمد صدیقی وغیرہ

ابتداء میں اس لغت کو پانچ جلدوں میں تقسیم کیا گیا تھا مگر اشاعت کے مرحلہ میں یہ تقسیم بہ اعتبار ضخامت بدلنی پڑی ۔ کوشش یہ کی گئی ھے کہ کوئی بھی حرف ٹوٹ کر دو جلدوں میں نہ جائے بلکہ اس کا پورا حصہ کسی بھی ایک جلد میں ھو ۔ اور لغت کی ھر جلد کی ضخامت 1400 صفحات سے زیادہ نہ ھو ۔ جلد اول انگریزی کے حروف تہجی A–B–C پر مشتمل ھے ۔ D سے دوسری جلد شروع ھوتی ھے اندازہ ھے کہ یہ لغت چھ جلدوں پر مشتمل ھو گی جس

میں تقریباً ڈھائی لاکھ انگریزی الفاظ ، محاورات اور روز مرہ کے معنی 84 علوم کی اصطلاحات کے ساتھ دیئے گئے ہیں ۔ یہ اپنی نوعیت کی پہلی لغت ہے جس نے اتنی بڑی تعداد میں الفاظ اور اصطلاحات کے معنی اردو میں دیئے ہیں ۔

لغات کی پروف خوانی ایک نازک معاملہ ہے پوری توجہ انہماک اور احتیاط سے اس ذمہ داری کو نبھانا پڑتا ہے ۔ خصوصاً ذولسانی لغت کی پروف خوانی میں دوگنی محنت اور احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے ۔ اس جلد کی پروف خوانی کا کام ابتداءمیں بلجیت سنگھ مطیر، ریسرچ اسسٹنٹ نے شروع کیا تھا مگر ریٹائرمنٹ کے بعد یہ کام مسز مہ جبیں اختر ، ریسرچ اسسٹنٹ کے ذمہ آگیا ۔ اس خاتون نے جس جانفشانی محنت اور لگن سے اس کی پروف خوانی کی ہے وہ اپنی مثال آپ ہے ۔ دفتر کی اور ذمہ داریوں کو نبھاتے ہوئے انہوں نے اس کام کو سرانجام دیا اس لئے وہ بہت زیادہ شکریہ اور تعریف کی مستحق ہیں ۔

کوئی بھی انسانی کام مکمل یا حرف آخر نہیں ہوتا باوجود انتہائی احتیاط کے بھی کوئی نہ کوئی غلطی/کمی باقی رہ جاتی ہے ۔ اس لغت میں ایسی کوئی غلطی یا کمی نظر آئے تو میری دوستوں سے مؤدبانہ گذارش ہے کہ وہ بلا تکلف اس کے بارے میں دفتر کو لکھیں تاکہ باقی جلدوں میں اور اس لغت کے آئندہ ایڈیشن میں تلافی کی کوشش کی جا سکے ۔

ترقیٔ اردو بیورو/بورڈ کے سلور جوبلی کے موقع پر ترقیٔ اردو بیورو کی یہ گرانقدر لغت کا تحفہ اردو دنیا کو مرکزی حکومت ہند محکمۂ تعلیم شاستری بھون، ترقیٔ اردو بورڈ اور ترقیٔ اردو بیورو کی طرف سے پیش کرتے ہوئے مجھے فخر اور انتہائی مسرت محسوس ہورہی ہے ۔

اس تحفہ کو پیش کرنے کی کوشش تقریباً پندرہ سال سے ہورہی تھی مگر اس کی طباعت کا خاطر خواہ انتظام ہندوستان کے کسی بھی پریس میں ممکن نہ ہوسکا جو اس کی اشاعت کی تاخیر کا واحد سبب بنا ۔ ایسی مجبوری و بے بسی کے عالم میں ویپ انٹرپرائزس کے مالک مسٹر پروین مہتا اور مسز انیتا مہتا نے چیلنج کے طور پر اس کام کو ہاتھ میں لیا ۔ ابتداء میں انہیں اور ہم کو غیر متوقع قسم کی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑا اور انہیں اردو سافٹ ویئرکی خامیاں دور کرنے کی خاطر اسے متعدد بار بدلنا پڑا مگر انہوں نے ہمت نہ ہاری ۔

مسز سوراج داورا نے پریس میں اپنے حسن انتظام سے بڑی سہولت بہم پہنچائی اور مسٹر ضیاء الدین انصاری نے پوری لگن ، جانفشانی اور مہارت سے لغت کے متن کو کمپوز کیا۔ سب کی متفقہ محنت اور خلوص کی بدولت یہ لغت ترقیٔ اردو بیورو کی الماری سے نکل کر دنیا کے کتب خانوں کی زینت بننے کے قابل ہوگئی ہے ۔ میں ہر ایک کا فرداً فرداً شکریہ ادا کرتی ہوں اور بے انتہا خوش ہوں کہ راہ ہموار کرنے کی ساری مشکلیں دور ہوگئیں ، راستے کے پتھر کھسک گئے کانٹے ختم ہوگئے باقی پانچ جلدیں تقریباً دو سال کی مدت میں شائع ہونے کی امید ہے ۔

اپنے دفتر کے عملہ کا اور دفتر سے باہر کے ان تمام حضرات کا بھی شکریہ ادا کرتی ہوں جنہوں نے اس لغت کی اشاعت کے سلسلہ میں مدد فرمائی ۔

فہمیدہ بیگم
12/ جون 1994
ڈائریکٹر ترقی اردوبیورو
ویسٹ بلاک I آرکے پورم
نئی دلی 110066

# ABBREVIATIONS USED IN THIS DICTIONARY

| Abbreviation | Meaning |
|---|---|
| a | ...adjective |
| a (in etymologies) | ...adoption of |
| abbrev | ...abbreviation, abbreviated |
| abstr | ...abstract |
| ad | ...adaptation of |
| adj | ...adjective |
| adv | ...adverb |
| AF (r) | ...Anglo-French |
| Amer. | ...American |
| Anglo-Fr. | ...Anglo-French |
| Anglo-Ind. | ...Anglo-Indian |
| Anglo-Ir. | ...Anglo-Irish |
| Anglo-L. | ...Anglo-Latin |
| aphetic. | ...aphetic, aphetized |
| app. | ...apparently |
| Arab. | ...Arabic |
| Aram. | ...Aramaic |
| arch. | ...Archaic |
| A.V. | ...Authorised Version of the Bible |
| bibl. | ...biblical |
| Boh. | ...Bohemian |
| Braz. | ...Brazilian |
| Brit. N.Amer. | ...British North America |
| Bulg. | ...Bulgaria |
| Byz. | ...Byzantine |
| Cat (al) | ...Catalan |
| Celt. | ...Celtic |
| Cf.cf. | ...Confer, Compare |
| Cl. L.Gr. | ...Classical Latin, Greek |
| Conj. | ...Conjunction |
| Contr. | ...Contracted, Contraction |
| Da. | ...Danish |
| deriv. | ...derivative, derivation |
| dim. | ...diminutive |
| Dor. | ...Doric |
| Du. | ...Dutch |
| etym. | ...etymology |
| f. | ...form of, formed on |
| F. | ...French |
| Flem. | ...Flemish |
| Fr. | ...French |
| G. | ...German |
| Gael. | ...Gaelic |
| Ger. | ...German |
| Goth. | ...Gothic |
| Gr. | ...Greek |
| Heb. | ...Hebrew |
| H.G. | ...High German |
| Hind. | ...Hindustani |
| Icel. | ...Icelandic |
| IE. | ...Indo-European |
| imit. | ...Imitative |
| Indo-Eur. | ...Indo-European |
| Indo-Gmc. | ...Indo-Germanic |
| int., interj. | ...interjection |
| Ir. | ...Irish |
| Irel. | ...Ireland |
| It. | ...Italian |
| Jap. | ...Japanese |
| Jav. | ...Javanese |
| L. | ...Latin |
| Lat. | ...Latin |
| Law L. | ...Low Latin |
| L. Du. | ...Low Dutch |
| Lett. | ...Lettish |
| LG. | ...Low German |
| Linn. | ...Linnaeus |
| Lith. | ...Lithuanian |
| Maundev. | ...Maundeville |
| M.Bret. | ...Middle Breton |
| M. Du. | ...Middle Dutch |
| (M) Du. | ...Middle and modern Dutch |
| ME. | ...Middle English |
| med. L. | ...mediaeval Latin |
| Mex. | ...Mexican |
| MHG. | ...Middle High German |
| M Ir. | ...Middle Irish |
| MLG. | ...Middle Low German |
| (M) LG. | ...Middle and modern Low German |
| mod. L. | ...Modern Latin |
| MSc. | ...Middle Scottish |
| MSw. | ...Middle Swedish |
| M. Welsh. | ...Middle Welsh |
| n | ...Noun |
| N Afr. | ...North-African |
| N Amer. | ...North American |
| NEFr. | ...North-eastern French |
| N. Eng. | ...Northern English |
| N Fris. | ...North Frisian |
| N.O. | ...Natural Order |
| Northumb. | ...Northumbrian |
| Norw. | ...Norwegian |
| N.S.W. | ...New South Wales |
| N.T. | ...New Testament |
| N.W., n.w. N. Z | ...north-west,-western |
| N.Z. | ...New Zealand |
| O Bret. | ...Old Breton |
| O Brit. | ...Old British |
| obsc. | ...obscene,-ly |
| O Celt. | ...Old Celtic |
| O Corn. | ...Old Cornish |
| OE. | ...Old English (Anglo- Saxon) |
| OFr. | ...Old French |
| (O) Fr. | ...Old and modern French |
| O Fris. | ...Old Frisian |
| O Gael. | ...Old Gaelic |
| OHG | ...Old High German |
| O Icel. | ...Old Icelandic |
| O Ir. | ...Old Irish |
| O L. | ...Old Latin |
| O L Frank, OLG | ...Old Low Frankish, German |
| O Lith. | ...Old Lithuanian |
| ON | ...Old Norse |
| ONFr. | ...Old Northern French |
| O North. | ...Old Northumbrian |
| O Pers. | ...Old Persian |
| O pruss. | ...Old Prussian |
| Opp. | ...opposed (to) |
| Ork. | ...Orkney |
| OS. | ...Old Saxon |
| O Scand. | ...Old Scandinavian |
| OSL., Oslav. | ...Old Slavonic |
| OSp. | ...Old Spanish |
| O Sw. | ...Old Swedish |
| OT. | ...Old Testament |
| OW. | ...Old Welsh |
| pa.t | ...past tense |
| perh. | ...perhaps |
| Pers. | ...Persian |
| Peruv. | ...Peruvian |
| Pg., Port | ...Portuguese |
| Pol. | ...Plural |
| Pol. | ...Polish |
| pop. L. | ...popular Latin |
| post-Aug. | ...post-Augustan Latin |
| post-Cl. | ...post-Classical Latin |
| pple. | ...participle |
| pr. | ...provencal |
| prep. | ...preposition |
| prob. | ...probably |
| pron | ...pronoun |
| refash. | ...refashioned |
| Rom. | ...Roman,1 |
| Rum. | ...Rumanian |
| Russ. | ...Russian |
| S. Afr. | ...South African |
| S. Amer. | ...South American |
| Scand. | ...Scandinavian |
| Schol. L. | ...Scholastic Latin |
| Scotl. | ...Scotland |
| Sem. | ...Semitic |
| Serb. | ...Serbian |
| Shetl. | ...Shetland |
| Sinh. | ...Sinhalese |
| Skr. | ...Sanskrit |
| Slav. | ...Slavonic |
| Sp. | ...Spanish |
| Sw. Swed. | ...Swedish |
| Syr. | ...Syriac |
| Teut. | ...Teutonic |
| Tokh. | ...Tokharian |
| Turk. | ...Turkish |
| Tyrol. | ...Tyrolese |
| Ukr. | ...Ukrainian |
| unkn. | ...unknown |
| U.S. | ...United State |
| V | ...Verb |
| Var. | ...Variable |
| W. | ...Welsh, west., western |
| WFr. | ...West French |
| WFris. | ...West Frisian |
| W Gmc. | ...West Germanic |
| WIE. | ...Western Indo-European |
| W. Ind.,W. Indies. | ...West Indies |
| W.S. | ...West Saxion |
| WycL. | ...Wyclif |
| YMCA | ... Young Men's Christian Association |
| Yr | ... Year |
| Yrbk | ... Year book |
| YWCA | ... Young Women's Christian Association |
| Zool | ... Zoological, Zoology |

# SUBJECT TERMS IN ENGLISH-URDU DICTIONARY

| | |
|---|---|
| Acoustics | سمعیات |
| Administration | انتظامیہ |
| Aeronautics | طیرانیات |
| Agriculture | زراعت |
| Anatomy | تشریح |
| Anthropology | بشریات |
| Archaeology | اثریات |
| Architecture | تعمیرات |
| Astrology | علم النجوم |
| Astronomy | فلکیات |
| Bacteriology | جرثومات |
| Biology | حیاتیات |
| Bleaching | سفید کاری |
| Botany | نباتیات |
| Chemistry | کیمیا |
| Colloquial | روز مرّہ |
| Commerce | تجارت |
| Conchology | صدفیات |
| Crystyllography | قلمیات |
| Cytology | علم خلیات |
| Dentistry | دندان سازی |
| Dynamics | حرکیات |
| Ecclesiastical | کلیسائی |
| Economics | معاشیات |
| Education | تعلیمات |
| Electricity | برقیات |
| Engineering | انجینیئرنگ |
| Entomology | حشریات |
| Ethics | اخلاقیات |
| Fishery | ماھی گیری |
| Fortification | قلع بندی |
| Forestry | جنگلات |
| Gardening | باغبانی |
| Geography | جغرافیہ |
| Geology | ارضیات |
| Geometry | ھندسہ |
| Grammar | قواعد |
| Heraldry | نقابت |
| History | تاریخ |
| Horology | ساعت شناسی |
| Jewellery | جواھرات |
| Law | قانون |
| Linguistics | لسانیات |
| Logic | منطق |
| Mathematics | ریاضیات |
| Mechanics | میکانیات |
| Medicine | طب |
| Metallurgy | فلزیات |
| Metaphysics | مابعد الطبیعیات |
| Meteorology | موسمیات |
| Military | فوج |
| Minerology | معدنیات |
| Mining | کان کنی |
| Music | موسیقی |
| Mythology | اساطیر |
| Natural History | تاریخ طبیعی |
| Nautical | بحری |
| Nonce- word | یك وقتی لفظ |
| Optics | بصریات |
| Ornithology | طیوریات |
| Palaeontology | فوسلیات |
| Pathology | مرضیات |
| Philosophy | فلسفہ |
| Phonetics | صوتیات |
| Photography | فوٹو گرافی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Physics | طبیعیات | Smelting | تصفیه |
| Physiology | عضویات | Sociology | سماجیات |
| Politics | سیاسیات | Statics | سکونیات |
| Printing | طباعت | Statistics | شماریات |
| Prosody | عروض | Surgery | جرّاحی |
| Psycho - analysis | تحلیل نفسی | Surveying | پیمائش |
| Psychology | نفسیات | Telegraphic | تلغرافی |
| Radiology | شعایات | Theology | دینیات |
| Rhetoric | علم البدیع | Veterenary | بیطاری |
| Slang | عامیانه | Zoology | حیوانیات |



**A :** انگریزی حروف تہجی کا پہلا حرف - ( موسیقی ) سرتی اور اسی کے ساتھ کا سرگم : (استدلال میں) پہلا مفروضہ شخص یا چیز : (جبر و مقابلہ)پہلی‌مقدار معلومہ : (بحر) A 1 (اے ون) لائڈ کمپنی کے رجسٹر میں اول درجہ کا جہاز : ( بول چال ) اعلا درجہ کا : بہترین : چوٹی کا : بڑھیا : (بحر) (Æ) ( اے ای ) لائڈ کےنزدیک تیسرے درجہ کا جہاز -

**A/an : ( a )** ( ۱ ) ایک : کوئی
ایک شخص مثل فلاں کے جیسے " a Daniel " -
( ۲ ) ایک ھی : وھی - ( ۳ ) فرداً فرداً : فی -

**A :** (۱) پر - (۲) بہ جانب : بہ طرف : کو - (۳) میں -

**A :** (۱) پر : میں : حالت میں - (۲) نہیں : بغیر - (۳) بطور لاحقہ مختلف معنوں میں استعمال ھوتا ھے، جیسے : Diana, Magnesia, Soda , Idea

**A 1 :** ( تجارت و معاشیات ) اے ون : بہترین اعلیٰ‌ترین -

**A-be :** دخل نہ دینا : کسی کو اس کی حالت پر چھوڑ دینا : رھنے دینا : ھاتھ نہ ڈالنا : مداخلت نہ کر نا -

**A-Day : ( n )** ( ۱ ) فوجی حملہ کا مخصوص دن - ( ۲ ) ایٹمی بم سے دشمن کے حملہ کا ممکن وقت -

**A- dead : ( a ) [ A + Dead ]** مردہ : بے جان : مرا ھوا -

**A-deep : ( adv ) [ A + Deep ]** گہرائی : شدت سے : دل سے -

**A deux : ( adv ) [ F. ]** ( ۱ ) نجی طور پر - ( ۲ ) دو افراد کے درمیان -

**A-dusk : (adv) [ A + Dusk ]** تاریکی میں : دھندلکے میں -

**A la : [ Fr. a' la ]** بطرز : طرز پر : مطابق -

**A la carte : [ Fr. = by the card ]** تناول خانوں میں مختلف کھانوں کی فہرست سے ایک یا چند کا انتخاب کرکے فرمائش کرنا -

**Aal : ( a ) [ Hindi ]** ایک قسم کا لال رنگ جو مشرقی ھندوستان کے ایک جنگلی پود ے کی جڑ سے نکلتا ھے : لال رنگ -

**Aalii : ( a ) [Hawaiian ]** ایک چھوٹا درخت جس کی لکڑی سخت اور سیا ہ ھوتی ھے -

**Aam : ( Du."aam")** ( ۱ ) جرمنی اور ھالینڈمیں سیال شے ناپنےکا ایک پیمانہ جو ۳۷ سے ٤۱ گیلن تک کا ھوتا ھے - ( ۲ ) صندوقچہ -

**A AR :** ( تجارت و معاشیات ) اے - اے - آر : Against all risk کل جوکھم کا بیمہ

**Aard-vark : ( n ) [ Du."aarde ( earth ) + "Vark" (pig)]**

پانچ فٹ لمبا افریقہ کا کیڑے مکوڑے کھانے والا جانور جس کی سانپ نما زبان ، لمبے کان اور موٹی بھاری دُم ھوتی ھے - جس کو گراز موش ، گھونسخور ، زمیخوک اور مور خور بھی کہتے ھیں -

**Aard-wolf : ( n ) [Du."aarde"(earth)+Wolf]** جنوبی شمالی اور مشرقی افریقہ کا ایک گوشت خور چوپایہ : زمیگرگ : چرخ (لکڑبگھا) سے مشابہ جانور-

**Aaronic /- al : ( n ) [F.the proper name ]** ھارون سے متعلق -

**Aaronite : ( n )** ھارون کے پیشوا اخلاف -

**Aaron's beard : ( n )[ Psalm 133:2 ]** ایک قسم کا پودا جس کی جڑیں دھاگے کی شکل کی ھوتی ھیں : ریش ھارون -

**Aaron's rod : ( n )** ( ۱ ) مختلف رنگ کےپودوں کا نام : عصائے ھارو ن - (۲) ( تعمیرات) ایک چھڑی جس کے گردلپٹے ھوئے سانپ، انگوروں کی بیل یا پتیوں کا نقش ھوتا ھے اور اس کا استعمال تعمیری آرائش کے لئے ھوتا ھے : عصائے زریں -

**Aasvogel : ( n ) [Fr."aas"(carrion)+"vogel " ( bird ) ]** افریقہ کا کدھ -

Ab : ( n ) [ Heb. ] عبرانی سال کا پانچواں مہینہ ؛ حکومت کے مقررہ سال کا گیارھواں مہینہ ؛ ملک شام کے سال کا بارھواں مہینہ ؛ اگست ۔

Ab : ( prefix) [ repre . L. " ab " ] سابقہ بمعنی دور ؛ علاحدہ ؛ الگ ( کسی چیز سے ) ۔

Ab absurdo : ( adv. or a ) [ L. ] لغویت سے ۔

Ab-apical : ( a ) [ ab+Apical ] ( طب ) بدر راسی ۔

Ab-aptiston : ( a ) ( طب ) بدر غرقی ۔

Ab-arognosis : (a)[Ab+Arognosis ] (طب) بدر وزن شناسی ۔

Ab-articular : ( a ) (طب) بدر مفصلی ۔

Ab-Blephary : ( a )[ Ab+Gr."blepharon"] (طب) بدر پلکی ۔

Ab-Blephara : ( n ) [Ab+Gr."blepharon"] (طب) بدر بینی ۔

Ab-embryonic : ( a ) [ Ab+Embryonic] بدر جنینی ۔

Ab-enteric : ( n ) [ Ab+ Enteric] بدر امعائی ۔

Aba : ( n ) مسٹر M.d' Abbadie کا ایجاد کردہ عرض البلد وغیرہ دریافت کرنے کا ایک آلہ ۔

Aba : ( n ) [ Arab. "aba"] عبا ؛ بغیر آستینوں کا اوپری لباس جو اونٹ یا بکرے کے بالوں یا اون سے تیار ہوتا ہے اور عربوں میں مستعمل ہے ۔

Ababda : ( n ) [ Arab. "ababida "] عربی بولنےوالی مصر کی بدوی قوم ۔

Abaca : ( n )[ Native name] کیلے کے مانند ایک درخت جو فلپائن جزیرہ میں پایا جاتا ہے اور جس کے دھاگے سے رسی اور کپڑا تیار ہوتا ہے ۔

Abacinate : ( v ) [L."ab+bacinus"] گرم لوہے یا کسی اور گرم دھات کو آنکھ کے سامنے رکھ کر اندھا کرنا ۔

Abaciscus : ( n ) [ Gr. "abaciscos" ] پچی کاری میں استعمال ہونے والی مربع نما یا مستطیل نما سل ؛ موزیک ٹائل ۔

Abacist : ( n ) [ L ."abacus "] بال فریم ( گنتارا ) استعمال کرنے والا ۔

Aback : ( adv) [OE "on+baec"] ( ۱ ) پیچھے ؛ پشت کی جانب ۔ ( ۲ ) ( بحر ) باد گرفتہ ؛ ہٹتا ہوا ؛ دبتا یا رکتا ہوا ۔ ( وہ حالت جب ہوا کے دباؤ سے بادبان مستول سےچمٹ جاتے اور جہاز کے آگے بڑھنے میں حارج ہوتے ہیں ) ۔

To be taken aback ( ۱ ) ( بحر ) بادبان گرفتہ ہونا ۔ ( ۲ ) ششدر رہ جانا ؛ بھونچکا رہ جانا ۔

Abactinal : ( a ) [L."ab+actinal "] ( ۱ ) (حیوانیات ) منہ سے دور ؛ ( حیاتیات ) بدر کرنی ؛ نے کرنہ ۔ ( ۲ ) اس حصے کا یا اس سے متعلق جو شعاعی جانوروں کے منہ کے مخالف ہو ۔

Abactor : ( n ) [ L. "abigere" ] مویشی چور ۔

Abaculus : ( n ) [ L.dim of "abacus " ] ( تعمیرات ) دیکھو Abaciscus

Abacus : (n) [ L. ] ( ۱ ) بال فریم ؛ ایک قسم کا چوکھٹا جس میں تار لگے ہوتے ہیں اور ان میں گولیاں ہوتی ہیں ۔ اعداد کی دریافت سے قبل انھیں سے شمار کا کام لیتے تھے ؛ گنتارا ؛ شمارآموز ؛ تختہ شمار ۔ (۲) ریت سے بھرا طشت جو زمانۂ قدیم میں اقلیدیسی شکلیں وغیرہ بنانے میں استعمال کیا جاتا تھا ۔ ( ۳ ) ( تعمیرات ) ستون کا اوپری حصہ ؛ (تاریخ و سیاسیات) بھرنا ۔

Abaddon : ( n ) [ Heb.] جہنم ؛ دوزخ ؛ ابلیس ۔

Abaft : ( prep.) [A+bi+aeften ] پیچھے ؛ پشت میں ؛ عقب میں ؛ ( جہاز رانی ) سکان رخ ۔

Abaiser : ( n ) [ F."Abaisser" ] (۱) ( نقابت ) جھکا ہوا ۔ (۲) سیاہ رنگ جو ہاتھی دانت کو جلا کر بناتے ہیں ۔

Abaisse : ( a ) [F."abaisser "] مصوری میں رنگ کی شوخی کو کم کرنے والا کالا رنگ ۔

Abalone : ( n ) [ Sp. ] ایک صدفی مچھلی ؛ ابلونا ؛ گوش صدفہ ۔

Abambulacral : ( a ) ( حیاتیا ت ) بدر منقالی -

Abampere : ( n ) [ ab+ampere ] برقی رو کی برق مقناطیسی اکائی جو 10 ایمپئر کے برابر ھوتی ھے اور ایک سینٹی میٹر نصف قطر کے دائرہ نما راستہ سے گذرتی ھے ؛ ایب ایمپئر -

Abandon : ( v ) [ O Fr. " abandoner " ] ترک کرنا ؛ دست بردار ھونا ؛ چھوڑنا ؛ چھوڑ دینا ؛ دغا دینا ؛ دوسرے کے حق میں دست بردار ھونا ؛ اپنے دعوا سے باز آنا ؛ دست کش ھونا ؛ حوالہ کر دینا ؛ سپرد کردینا ؛ فطری جذبے کے زیر اثر ھونا ؛ بے یارو مددگار چھوڑ دینا ؛ اوباش ھو جانا ؛ لا ابالی ھونا -

Abandon : ( n ) لا ابالی پن ؛ بے پروائی -

Abandoned : ( a ) متروک ؛ آوارہ ؛ اوباش ؛ بیباک ؛ عیاش ؛ لا ابالی ؛ مرفوع القلم ؛ بد شعار -

Abondoned child : ( n ) ( سماجیا ت ) متروک بچہ -

Abandonee : ( n ) ( قانون ) وہ شخص یا ادارہ جس کے ذمہ ٹوٹے یا ڈوبے جہاز اور اس کا مال نکالنے کا انتظام ھوتا ھے -

Abandonment : (n ) ترک ؛ دست برداری ؛ کنارہ کشی ؛ اسباب کنارہ کشی ؛ حق یا دعوے سے دست برداری ؛ ترک رفاقت ؛ کس مپرسی ؛ بے چارگی ؛ ( کسی طرف کا ) ھو رھنا ؛ تج دینا ( اپنے آپ کو ) ؛ لا ابالی پن ؛ متارکہ ؛ ( کامرس ) دست برداری -

Abandonment clause : (n) دفعہ ترک -

Abandonment of voyage : (n) (تجارت و معاشیا ت ) ترک بحری سفر -

Abandum : (a ) [Med.L.] خارج کیا ھوا ؛ ممنوع قرار دیا ھوا ؛ منقطع کیا ھوا -

Abarticulation : (n)[mod.L."Abarticulatio"] وہ گرہ بندی جس سے جوڑ میں حرکت قائم رھے ؛

Abase : ( v ) [ O Fr."abaissier"] نیچا کرنا ؛ درجہ سے نیچے اتارنا ؛ ذلیل کرنا ؛ درجہ کم کرنا ؛ حقیر کرنا -

Abased : ( a ) نیچے کی طرف جھکا ھوا -

Abasement : ( n ) تذلیل ؛ تحقیر ؛ کم قدری -

Abash : (v ) [ A Fr."abaiss" ] شرمانا ؛ شرمندہ ھونا ؛ شرمندہ کرنا ؛ پشیمان ھونا ؛ خجل ھونا ؛ منفعل ھونا ؛ پانی پانی کرنا ؛ عرق عرق ھونا ؛ پسینہ پسینہ ھونا ؛ جھینپنا ؛ جھینپ جانا -

Abashment : ( n ) خجالت ؛ انفعال ؛ شرمندگی ؛ جھینپ -

Abasia : ( n ) [L ."a"+Gr."basis "] اعصابی نظام کی گڑبڑی کے باعث چلنے سے معذوری ؛ بدر حرکی ؛ ناخرامی ؛ تغیّف -

Abask : ( adv) دھوپ کھاتے ھوئے -

Abatage : ( n ) دفاعی ذبح ( دیگر جانوروں کی حفاظت کے لئے مریض جانوروں کا ذبح کرنا ) -

Abate : (v) [ O Fr."abatre" ] ( ۱ ) کم ھونا ؛ دھیما کرنا ؛ ختم کرنا ؛ روکنا ؛ گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ تخفیف کرنا -( ۲ ) نرخ کم کرنا ؛ زور کم کرنا ؛ قوت گھٹانا ؛ کمزور کرنا - ( ۳ ) وضع کرنا ؛ منہا کرنا ؛ مجرا دینا - ( ٤ ) زور ٹوٹنا ( سیلاب وغیرہ کا -

Abate : ( v ) غیر قانونی طور پر کسی متوفی کی معافی لگان جانداد پر جائز وارث کے قابض ھونے سے پہلے قبضہ کرلینا -

Abatement : (n) ( ۱ ) کمی ؛ مجرائی ؛ منہائی ؛ گھٹاؤ ؛ تخفیف ؛ کٹوتی - (۲) ( طب ) افاقہ ؛ ( کامرس ) تخفیف -

Abatement : ( n ) مجرمانہ داخلہ ؛ غصب -

Abatis : ( n ) [ Late : L."abateticious "] گرائے ھوئے درختوں سے دفاعی مورچہ بندی -

Abatjour : ( n ) [ Fr. ] روشن دان ؛ تاب دان -

Abator : ( n ) [ Late AFr.] ( ۱ ) بیہودہ کاموں کو روکنے والا- ( ۲ ) جائز وارث کے قبل کسی جانداد پر غیر قانونی طور پرقابض ھونےوالا ؛ غاصب - ( ۳ ) غصب کرنے کا حیلہ -

Abatsons : ( n ) [ Fr."abattre+sons "] آواز نیچے پہنچانے کی ترکیب -

Abattoir : ( n ) [ Fr.] مذبح ؛ کیل خانہ ؛ بوچڑ خانہ ؛ مسلخ -

Abature : ( n ) [ Fr. "abatture"] جنگل جھاڑیوں میں بارہ سنگھوں کے نشانات ۔

Abaxial : (a) بے مرکز ؛ مرکز سے دور؛ خارج المحور ؛ ( طبیعیا ت ) بدر خوئی ۔

Abaxila : ( a ) بدر طولی ؛ محور۔

Abb : ( n ) [ A+ web ] ( پارچہ بافی کا ) بانا ؛ بھرنی ؛ ( تانا کے ساتھ کا ) دھاگا -

Abba : ( n ) [ eccl. L. ] ( ۱ ) ابا ؛ باپ ؛ پدر ؛ استمدادیہ کلمہ بطور اظہار پسرانہ محبت -
(۲) شامی اورقبطی گرجاؤں کے پادریوں کا لقب -

Abbacy : ( n ) [ Sc. ] کلیسا کے صدر راھب کا عہدہ اور معیاد عہدہ -

Abbasi : ( n ) [ Arab."Abbas"] (۱) فارس کا ایك نقرئی سکہ -
(۲) فارس کا قدیم پیمانہء وزن۔

Abbate : ( n ) [ eccl. L. ] اطالوی صدر راھب -

Abbatial : ( n ) [ med.L."abbatialis"] صدر راھب یا راھبہ سے یا اس کے عہدہ سےمتعلق ۔

Abbe : ( n ) [ Fr. ] وہ فرانسیسی جو کلیسائی لباس پہنتا ھو -

Abbe Helmert Criterion : ( n ) ( شماریا ت ) ایب ھلمرٹ کسوٹی -

Abbess : ( a ) [ OFr."abbesse" ] صدر راھبہ ؛ دارالراھبات کی معزز راھبہ -

Abbevillion : ( a ) ( تاریخ و سیاسیا ت ) ابویلی ؛ قدیم حجری عھد کا یا اس سے متعلق -

Abbey : ( n ) [ L. "abbatia " ] ( ۱ ) راھبوں یا راھبات کی جمیعت ؛ دیر ؛ کلیسا ؛ گرجا -
( ۲ ) ( تا ) ایبی ؛ منھ؛ عیسائی خانقاہ -

Abbot : ( n ) [ DE."abbud".] صدر راھب ؛ راھبوں کے کلیسا کا صدر ؛ تجدید مسیحیت کے بعد اکثر ایسے لوگوں کے لئے استعمال کیا جاتا تھا جنھیں کلیسا کی آمدنی دی جاتی تھی ؛ ( تا ) ایبٹ -

Abbreviate : ( v ) [ L ."abbreviatus"] مختصر کرنا ؛ مختصراً بولنا یا لکھنا ؛ قصر کرنا ؛ کم کرنا ( کاٹ کر ) -

Abbreviate : ( a ) قصر کردہ ؛ ایجاز کرنا ؛ مختصر ؛ تخفف -

Abbreviation : ( n ) تخفیف ؛ اختصار ؛ ایجاز؛ کمی ؛ ( تاریخ و سیاسیا ت ) مخفف -

Abbreviations : ( n ) مخففات -

Abbreviator : ( n ) (۱) مختصر کرنے والا ؛ قصر کرنے والا ۔ ( ۲ ) وہ افسر جو پوپ کا ھدایت نامہ تیار کرتا ھے -

Abbreviature : ( n ) حالت اختصار ؛ تلخیصی صورت -

A. B. C. ( n ) حروف تہجی؛ ابتدائی کتاب ؛ ابتدا ؛ شروعا ت ؛ آغاز ؛ مبادیات ؛ اولیات ؛ وقت نا مہ ( ریل گاڑی کا ) ؛ دستورالعمل -

A B C Countries : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) اے - بی - سی ممالك ( ارجنٹائن ، برازیل اور چلی ) -

Abd-cantesis : ( n ) شکمی چھید -

Abd-hysterectomy : ( n ) شکمی رحم براری -

Abd-hysterotomy : ( n ) شکمی رحم شگافی -

Abd-perinal : ( a ) شکمی عجانی -

Abd-posterior : ( a ) پس شکمی -

Abd-utertomy : (n)[ Abd + Uterolomy ] شکمی رحم شگافی-

Abd-vesicle : (n) شکمی مثانی -

Abderian : ( a ) [ Gr."Abdera"] ( ۱ ) ابدیرا ( Abdera ) یا اس کے باشندوں سے متعلق -
( ۲ ) احمقانہ -

Abderite : ( n ) [ Gr."Abderites"] ( ۱ ) ابدیرا کا باشندہ -
( ۲ ) بیوقوف -

Abdest : ( n ) [ Pers. ] وضو کرنا ؛ پانی سے طہارت کرنا -

Abdicate : ( v ) [ L."abdicare"] چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہونا ؛ حق وراثت سے محروم ہونا یا کرنا ؛ کنارہ کش ہونا -

Abdicated : ( a ) چھوڑا ہوا ؛ قبضہ یا حق سے الگ کیا ہوا ؛ خود سے الگ ہونے والا ؛ وراثت سے محروم -

Abdication : ( n. ) [ L."abdicatio -"] فرماں روائی سے دست برداری ؛ علاحدگی ؛ دست برداری ؛ ترک سلطنت ؛ بیمہ کمپنی کو حق ملکیت سپرد کرنا -

Abdicator : ( n ) چھوڑنے والا ؛ دست بردار ہونےوالا ؛ حق وراثت سے محروم یا محروم کرنے والا -

Abditory : ( n ) [ med.L."abditorium"] پوشیدہ خزانہ ؛ پوشیدہ گودام ؛ چیزوں کو چھپا کر رکھنے کی جگہ -

Abdomen : ( n ) [ L. "abdomen"] شکم ؛ پیٹ ؛ کیڑے مکوڑوں کا پچھلا حصہ -

Abdominal : ( a ) [ med.L."abdominalis"] شکمی ؛ پیٹ کا یا اس سے متعلق -

Abdominal : ( n ) مچھلیوں کی وہ قسم جنکے پر نیچے ہوتے ہیں ؛ پیٹ پری -

Abdominal breathing : ( n ) ( لسانیات ) شکمی تنفس -

Abdominal cavity : ( n ) ( لسانیات ) شکمی جوف -

Abdominal obstipum : ( n ) انقباض شکمی -

Abdominal pores : ( n ) شکمی مسامات -

Abdominal reflex ( n ) شکمی عکسیہ -

Abdominal regions : ( n ) شکمی خطے -

Abdominal ring : ( n ) شکمی حلقے -

Abdominalia :(n)[mod.L."abdominalia"] ایک سمندری جانور جس کے چھ [٦] پاؤں بال کے گچھے کی طرح ہوتے ہیں -

Abdominally : (adv) شکمی طور پر -

Abdomino anterior : ( n ) پیش شکمی -

Abdominoscopy : ( n ) مریض شکم کی تشخیص ( انگلیوں سے بجاکر، معائنہ کرکے یا ناپ کر ) ؛ درون بینی -

Abdominous : ( a ) بڑی توند والا ؛ توندیل ؛ موٹا ؛ ڈھینڈس -

Abdominus : ( a ) توندیلا -

Abduce : ( v ) [ L."abducere"] ( ١ ) اغوا کرنا ؛ لے بھاگنا ؛ بھگا لے جانا - ( ٢ ) عضو کو کھینچنا ( اپنی جگہ سے ) ؛ عضو کو الگ کردینا -

Abducens : ( n ) ( ١ ) تبعید - ( ٢ ) عصب مبعّد -

Abducent : ( a ) [ L."abducentum"] اعصاب مبعد پھیلا نے والا ؛ کھینچنے والا ؛ مبعد ؛ دور رکھنے والا -

Abducent nerves : ( n ) ( حیو ) اعصاب مبعدہ -

Abduct : ( v ) [ L."abductum"] دیکھو Abduct

Abduction : ( n ) ( ١ ) لے بھا گنا ؛ اغوا کرنا ( کسی کی بیوی ، بچہ ، ووٹر وغیرہ کا ) - ( ٢ ) ( عضو ) عضو کو باھر کھینچنا - ( ٣ ) ( جراحی ) زخم کے کنارے کا سکڑنا جس سے اس کا منھ کھل جا ئے - ( ٤ ) ( منطق و نفسیات ) قیاس احتمالی ؛ محتملہ ؛ ( طب ) تبعید -

Abductive : ( a ) قیاسی -

Abductively : ( adv ) قیاسی طور پر -

Abductor : ( n ) ( ١ ) اغوا کرنے والا ؛ مغوی ؛ بھگالے جانے والا- ( ٢ ) وہ نس یا پٹھا جو جسم کے حصہ کو اپنی جگہ سے کھینچ لیتا ہے ؛ ( طب ) باعد -

Abductor muscles : (n) مبعد عضلا ت -

Abeam : ( adv ) [ A+beam ] ( جہاز رانی ) جہاز کے

طول سے اس کے مرکز کے مخالف
زاویہ قائمہ بنانے والے خط میں ؛
جہاز کے پیندے سےزاویہ قائمہ بنانے
والے خط میں -

Abear : ( v ) برداشت کرنا -

Abecedarian : ( a ) [ late L. "abecedarius"] حروف تہجی سے
متعلق ؛ حروف تہجی کے اعتبار سے
ترتیب دیا ہوا ؛ حروف وار ؛
نوآموز سے متعلق ؛ طفل مکتب ؛
عامی ؛ ابجد خواں ؛ حروف تہجی کا
معلم یا متعلم -

Abecedary : ( n ) [ late L."abecedarius"] ابتدائی تعلیم
کی کتاب -

Abed : ( adv ) [ A+ Bed ] بستر پر ؛ پلنگ پر ؛
سوتا ہوا ؛ آرام کرتا ہوا ؛ خوابیدہ -

To bring abed : ولادت ہونا ؛ بچہ جننا -

Abeigh : ( adv ) تھوڑی دور پر ؛ اکیلا ؛ تنہا -

Abel mosk : ( n ) [ Arab."habbu-l-misk"] پودوں کی ایک جنس
حب المشک -

Abel tree : ( n ) ایک سفید لمبا درخت -

Abele : ( n ) [ Du."abeel"] ایک سفید لمبا درخت ؛
سفیدہ -

Abelia : ( n ) [ NL."Abel+ia"] مشرقی ایشیا کی ایک جھاڑی
جس کےسرخ و سفید پھول ہوتے ہیں -

Abelian : ( n ) [ Abel ] افریقی منافقوں کا ایک فرقہ -

Abelian extension : ( n ) ( ریاضی ) ابیلی توسیع -

Abelian group : ( n ) ( ریاضی ) ابیلی گروہ -

Abel's inequality : ( n ) ( ریاضی ) ابیل کی نابرابری -

Abel's series : ( n ) ( ریاضی ) ابیل کا سلسلہ -

Abel's summability : ( n ) ( ریاضی ) ابیل کی جمع پذیری -

Abendmusik : ( n ) [ G. "abend+ musik"] ( ۱ ) مذہبی یا نیم
مذہبی قسم کی موسیقی جس کا
انصرام عموماً شام کے وقت ہوتا ہے-
( ۲ ) شام کی موسیقی -

Aberdevine : ( n ) [ Origin unkn.] ایک قسم کی چڑیا -

Abernethy : ( n ) [ F. name of John Abernethy] ایک قسم کا
سخت بسکٹ جس میں زیرہ کی
خوشبو ہوتی ہے -

Aberrance : ( n ) [ See Aberrant ] بہک جانا ؛
گمراہی ؛ بگاڑ ؛ کج خلقی ؛ اختلال ؛
خلاف معمول ہونا ؛ کج روی -

Aberrancy : ( n ) دیکھو Aberrance

Aberrant : ( a ) [ L."aberrantum"] گمراہ ؛ بھٹکا ہوا ؛
کج رو ؛ خلاف معمول ؛
عجیب الخلقت ؛ انوکھی خلقت کا ؛
طبعی ساخت سے جدا ؛ ( حیاتیات ) منحرف ؛
( لسانیات ) انحرافی ؛ ( اخلاقیات ) خاطی -

Aberrant personality : (n) فاتر شخصیت -

Aberration : ( n ) [ L."aberratio"] ( ۱ ) بھٹکنا ؛
مارا مارا پھرنا ؛ ذہنی انحراف ؛
کج روی ؛ کج راہی ؛ ضلالت ؛ فتور -
( ۲ ) قاعدہ یا ضابطہ شکنی ؛ تجاوز-
( ۳ ) نوع سے اختلاف ؛ نقص خلقی ؛
سقم ؛ تجاوز نوعی ؛ عجوبیت -
( ٤ ) شعاعوں کا ایک مرکز پر نہ ملنا ؛
عدم ارتکاز- ( ٥ ) انحراف ( اجرام فلکی کا ) ؛
مغالطہ - ( ٦ ) ( طبیعیا ت ) فتور ؛
( ریاضی ) انحراف ؛ کج روی ؛ ( اخلاقیات ) خطا -

Angle of aberration : ( ریاضی ) زاویہ انحراف
( کج روی ) ؛ زاویہ ضلالت -

Annual aberration : ( ریاضی ) سالانہ انحراف
( کج روی ) -

Chromatic aberration : ( طبیعیات ) رنگی فتور ؛
( ریاضی ) رنگی انحراف ( کج روی ) ؛
لونی انحراف -

Co-efficient of aberration : ( ریاضی ) ضریب انحراف
( کج روی ) ؛ (طبیعیات ) ضریب فتور-

Constant of aberration : ( ریاضی ) انحراف کا
مستقل ؛ ( طبیعیات ) فتور کا
کونس ٹینٹ ؛ فتور کا ثبات -

Dioptric aberration : ماسکی کج روی -

Distantial aberration : فاصلی کج روی -

Diurnal aberration : ( ریاضی ) یومیہ انحراف ( کج روی ) : (طبیعیات ) فتور یومی ۔

Ellipse aberration : ( ریاضی ) انحراف کا نقص ؛ ( طبیعیات ) فتورالپسی –

Error aberration : ( ریاضی ) انحراف سہو ؛ ( طبیعیات ) فتور سہو –

Lateral aberration : ( ریاضی ) جانبی انحراف ( کج روی ) ۔

Law of aberration : ( ریاضی ) قانون انحراف ( کج روی ) : ( طبیعیات ) فتور کا قانون –

Longitudinal aberration : طولی کج روی –

Mental aberration : دماغی کج روی ؛ دماغی خلل ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) ذہنی کج روی ؛ ذہنی کجی –

Optical aberration : ( ریاضی ) نوری انحراف ( کج روی ) ؛ (طبیعیات) فتورنوری –

Planetary aberration : ( ریاضی ) نجمی انحراف ( کج روی ) ؛ ( طبیعیات ) فتور سیاروی ۔

Spherical aberration : ( ریاضی ) کروی انحراف ؛ ( طبیعیات ) فتورکروی –

Aberration curve : ( ریاضی ) انحراف کا انحناء ۔

Aberration of a star : ( ریاضی ) ستارے کا انحراف ؛ ( طبیعیات ) ستارے کا فتور ؛ زیغ الکوکب –

Aberration of light : ( ریاضی ) روشنی کا انحرا ف ؛ ( طبیعیات ) نوری فتور ؛ ( بصریات ) ضلالت نور –

Aberrometer : ( n ). کج روی پیما –

Abessinal case : ( n ) ( لسانیات ) بے تغیر پذیر حالت –

Abet : ( v ) [ OFr."abeter"] ( ۱ ) برے کام کی ترغیب دینا ؛ بہکانا– ( ۲ ) اعانت کرنا ( جرم میں ) ؛ مدد کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ پشت پناھی کرنا –

Abetment : ( n ) [ AFr."abetement "] اعانت ؛ حمایت ؛ پشت پناھی ؛ پیروی ؛ ھوا خواھی ؛ طرف داری –

Abettor /-er : ( n ) [ AFr."abettour"] ( قانون ) معین ( ارتکاب جرم میں ) : حمایتی ؛ حامی ؛ ھوا خواہ ؛ طرفدار ؛ پیرو –

Abevacuation : ( n ) [ Ab+Evacuation ] بے قاعدہ اور نا مکمل انخلاء –

Abextra : ( adv) [ Ab+Extra ] ( ۱ ) باھر سے ؛ بیرونی جانب سے – (۲) بیرونی ؛ خارجی–

Abeyance : ( n ) [ OFr."abeance"] ( ۱ ) التوا میں پڑجانا ؛ تعطل ؛ بحالت معطلی ؛ التوا ؛ تعلق ؛ وقفہ – (۲) قانونی غور و فکر اور توقعات –

Abhinaya : ( n ) [ Skr.] چہرے اور ھاتھوں کی پرمعنی حرکات جو کتھا کلی رقص میں ھوتی ھیں –

Abhiseka : ( n ) [ Skr. ] تاج پوشی –

Abhor : ( v ) [ L."abhrrere"] نفرت سے دیکھنا ؛ کراھت کرنا ؛ گھن کرنا ؛ حقارت سے دیکھنا –

Abhorrence : ( n ) تنفر ؛ کراھت ؛ حقارت ؛ چڑ ؛ موجب کراھت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) شدید کراھت –

Abhorrent : ( a ) ( ۱ ) قابل نفرت ؛ نفرت انگیز ؛ گھناونا ؛ مکروہ ؛ قابل تنفر – ( ۲ ) بے جوڑ ؛ بے میل ؛ متخالف –

Abhorrer : ( n ) ( ۱ ) نفرت کرنے والا ؛ حقارت سے دیکھنے والا ۔(۲) ( تاریخ ) چارلس دوم (۱۶۷۹) کو دئے گئے سپاسنامے پر دستخط کر نے والا (جسمیں دوبارہ پارلیامنٹ بلانے کی درخواست کی گئی تھی ) –

Abib : ( n ) [ Heb. ] یہودیوں کے ایک مہینے کا نام ؛ کلیسائی سال کا پہلا اور حکومت کے مقررہ سال کا ساتواں مہینہ جو بعد میں Nioam کے نام سے موسوم ھوا –

Abidance : ( n ) ( ۱ ) استمرار ؛ استقرار ؛ قیام ؛ جاری رھنا – ( ۲ ) بودوباش ؛ سکونت ؛ اقامت گزینی – (۳) پابندی ؛ اتباع ؛ قائم رھنا ( کسی قاعدے یا وعدے پر ) –

Abide : ( v ) [ OE."abidan "] ( ۱ ) ٹھہرانا؛ توقف کرنا ؛ رھنا سھنا ؛ قیام کرنا ؛ بسنا ؛ بودوباش کرنا ؛ سکونت پذیر ھونا ؛

Ability : (n) [ L. "habilitas" (۱) ( معاشیات ) صلاحیت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) اہلیت ؛ قابلیت ؛ لیاقت ۔(۲) جسمانی اور دماغی قوت ؛ قدرت ؛ اختیار ؛ دماغی مجاز ہونا (قانون ) ۔ (۳) مالی حیثیت ؛ استطاعت ؛ مقدور ۔ (٤) ذہانت ؛ ہوشیاری ؛ استعداد ۔ (٥) (طبیعیات ) پذیری ؛ ( سماجیات ) صلاحیت ؛ لیاقت ۔

Academic ability : (فلسفہ و نفسیات) علمی قابلیت ۔

Aesthetic ability : (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی قابلیت ۔

Artistic ability : (فلسفہ و نفسیات) فنی قابلیت ۔

Constructive ability : (فلسفہ و نفسیات) تعمیری قابلیت ۔

Deductive ability : (فلسفہ و نفسیات) استنباطی قابلیت ۔

General ability : (فلسفہ و نفسیات) معمولی قابلیت ۔

Inductive ability : (فلسفہ و نفسیات) استقرائی قابلیت ۔

Inherited ability : (سماجیات) وراثتی صلاحیت ۔

Limited ability : (فلسفہ و نفسیات) محدود قابلیت ۔

Linguistic ability : ( فلسفہ و نفسیات) لسانی قابلیت ۔

Manual ability : (فلسفہ و نفسیات) ہاتھ کے کام کی قابلیت ۔

Mechanical ability : (فلسفہ و نفسیات) میکانکی قابلیت ۔

Mental ability : (فلسفہ و نفسیات) ذہنی قابلیت ۔

Musical ability : (فلسفہ و نفسیات)موسیقانہ قابلیت ۔

Native ability : (فلسفہ و نفسیات) خلقی قابلیت ۔

Numerical ability : (فلسفہ و نفسیات) شماری قابلیت ؛ حسابی قابلیت ۔

Perceptual ability : (فلسفہ و نفسیات) ادراکی قابلیت ۔

Physical ability : (فلسفہ و نفسیات) جسمانی قابلیت ۔

اقامت گزیں ہونا۔ ( ۲ ) جاری رہنا ؛ جاری رکھنا ؛ برقرار رکھنا یا رہنا ؛ علی حالہ رہنا یا رکھنا ؛ قائم رہنا یا رکھنا ۔(۳) ٹکا رہنا ؛ مضبوط رہنا ؛ مضبوطی سے جمنا ؛ مصر رہنا ؛ اڑے رہنا ۔(٤) باقی رہنا ؛ بچ رہنا ؛ فاضل رہنا ؛ مستقل رہنا ۔ (٥) انتظار کرنا ؛ راہ دیکھنا ؛ گھات یا تاک میں رہنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ برداشت کرنا ؛ جھیلنا ؛ سہنا ؛ متحمل ہونا ؛ ضبط کرنا ( صرف نفی میں ) ۔( ٦ ) ما ننا ؛ پابند رہنا ؛ صادق رہنا ؛ عمل کرنا ؛ اطاعت کرنا ۔

Abide by : ( v ) سرتسلیم خم کرنا ؛ تسلیم کرنا ؛ پابند رہنا ؛ صادق رہنا ( کسی قول پر ) ؛ عمل کرنا ؛ اطاعت کرنا ؛ عامل ہونا ۔

Abider : ( n ) ٹھہرنے والا ؛ توقف کرنے والا ؛ قیام پذیر ؛ سکونت پذیر ؛ اقامت گزیں ؛ قائم رہنے والا ؛ قائم رکھنےوالا ؛ عامل ؛ اطاعت گزیں ؛ باقی رہنےوالا ؛ منتظر ؛ تاک میں رہنے والا ؛ ضبط کرنے والا ۔

Abiding : ( a ) دائمی ؛ مستقل ؛ ہمیشہ کا ؛ دوامی ؛ پائدار ؛ دیرپا ۔

Abidingly : ( adv ) مستقلاً ؛ دواماً ؛ دیرپاطور پر ؛ پائدارطورپر ۔

Abience : ( n ) [ L." abietem" ] کسی محرک یا حالت سے علاحدگی ؛ ( حیاتیات ) پسپائی ۔

Abient : ( a ) علاحدگی اختیارکرنے والا ؛ (طب ) مغرور ۔

Abietene : (n) [ L." abietem"] سرو کی رال یا بلسان سے تقطیر شدہ ہائیڈرو کاربن ۔

Abietic : ( a ) سرو کا ؛ سرو سے متعلق ۔

Abietine : (n) ایک قسم کی بے اثر رال ( گوند ) جو Straburg کی تارپین اور کناڈا کی بلسان سے کشید کی جاتی ہے ۔

Abietite : (n) [ L. " abietem" ] ایک قسم کی چینی ۔

Abigail : (n) [ Bible I Sam xxv 24. 31] (۱) ( بیگمات کی ) خواصن ؛ پیش خدمت ۔(۲) Beaumont اور Fletcher کی کتاب The Scornful Lady میں ایک کردار کا نام ۔

Potential ability : (فلسفه و نفسیات) امکانی قابلیت ۔

Practical ability : (فلسفه و نفسیات) عملی قابلیت ۔

Reading ability : (فلسفه و نفسیات) قوت مطالعه ۔

Silent reading ability : (فلسفه و نفسیات) خاموش مطالعه کی قابلیت ۔

Spatial ability : ( فلسفه و نفسیات) مکانی قابلیت ۔

Special ability : (فلسفه و نفسیات) خصوصی قابلیت ۔

Specific ability : ( فلسفه و نفسیات ) مخصوص قابلیت ۔

Verbal ability : (فلسفه و نفسیات) تقریری قابلیت ۔

Ability grouping : (فلسفه و نفسیات) گروه بندی بلحاظ قابلیت ۔

Ability of pay : (تجارت و معاشیات) ادا کرنے کی سکت ؛ ادا کرنے کی صلاحیت ۔

Ability profile : (فلسفه و نفسیات) نقشه قابلیت ۔

Ability to pay : اهلیت ادائی ۔

Abinitio : (adv) [L.] ( انتظامیه ) ابتدا سے ؛ شروع سے ؛ از سر نو ۔

Abinitio differentiation : (ریاضی) ابتدا سے تفرق ۔

Abio : ( a-Bio ) واصله بمعنی"بےجان" ؛ " لاحیاتی"۔

Abiogenesis : ( n ) [Gr."abios+genesis"] بےجان ماده سے جاندار کا پیداهونا ؛ خود زائی ؛ لا حیاتی تولید (حیات از ممات ) ۔

Abiogenetic : ( a ) خود زائی سے متعلق ۔

Abiogenetically : ( adv ) خود زائی سے ۔

Abiogenist : ( n ) خود زائی پر یقین رکھنے والا ؛ خود زائی کا معتقد ۔

Abiogenous : ( a ) خود زائیده ۔

Abiogeny : ( n ) لا حیاتی تولید ؛ خود زائی ۔

Abiological : ( a ) غیر جانداروں کے مطالعه سے متعلق ؛ (طب) لاحیاتیاتی ۔

Abiology : ( n ) ( طب ) لاحیاتیات ۔

Abiotic : ( a ) بے جان ۔

Abirritant : ( n ) سکون پهنچانے والی چیز ۔

Abirritate : ( v ) [ L. "ab+irritate"] هیجان کم کرنا ؛ سوزش کم کرنا ۔

Abject : (a ) [L. "abjectus"] (۱) حقیر ؛ ذلیل ؛ پست ؛ گرا هوا ؛ گهٹیا ۔ (۲) ذلیل و خوار ؛ رسوا ؛ فرومایه ۔ (۳) قابل نفرت ؛ نفرت انگیز ؛ ادنیٰ؛ سفله ؛ نفرا ۔

Abjection : ( n ) (۱) ذلت ؛ معزولی ؛ تنزل ؛ پستی ؛ زبوں حالی ۔ (۲) تذلیل ؛ تحقیر ۔

Abjudge : (v) [ Ab+judge] عدالتی فیصلے کے ذریعه لے لینا ۔

Abjudicate : (v) [ L."abjudicare"] کسی بات کے خلاف فیصله دینا ؛ غیر قانونی قرار دینا ۔

Abjuration : ( n ) حلفیه دست برداری ؛ قسم کها کر کسی چیز کو ترک کرنا ؛ قسم یا حلف انکاری ؛ دست برداری ؛ بے دعوا هو جانا ؛ حلفی انکار ۔

Abjure : (v) [ L. "abjurare"] دست بردار هو جانا ؛ انکاری قسم کهانا ؛ قسماً چهوڑ دینا ؛ قسم کها کر مسترد کر دینا ؛ قسماً بے دعوا هو جانا ؛ همیشه کے لئے دست بردارهونے کے لئے قسم کهانا ۔

Abkari : ( n ) [ Pers."ab-kari"] آبکاری ۔

Ablactation : ( n ) [ late."ablactatio"] (۱) بچوں سے ماں کا دودھ چهڑانا ؛ دودھ بڑهائی ؛ دودھ چهڑائی ؛ فطام ۔ (۲) (باغبانی) قلم لگانا ؛ ( حیاتیات ) پیوند کاری ۔

Ablastemic : (a ) [ Gr.] عدم الجنین ؛ غیرجنین ؛ بغیر نشو و نما کا ۔

Ablation : (n) [ late L." ablatio"] (۱) نکال لینا ؛ جزع ؛ قطع ؛ لے جانا ؛ ( لسانیات ) اخراج فاصلیت ۔ (۲) ( جراحی ) جسم کے کسی عضو کو علاحده کرنا ۔ (۳) ( ارضیات ) چٹانوں یا گلیشیر کی سطح کا بیکار حصه ؛ گهلنا ؛ فرسودگی ؛ تحلیل ؛ گهسنا ( چٹانوں یا برف کے ڈهیر کا پانی کے اثر سے) ۔

Grave accent : (لسانیات) گمبھیر بل ۔

Initial accent : ( لسانیات ) ابتدائی بل ۔

Medial accent : (لسانیات) وسطی بل ؛ درمیانی بل ۔

Minor accent : (لسانیات) معمولی بل ؛ ابتدائی بل ۔

Musical accent : (لسانیات) غنائی لہجہ ۔

Pitch accent : (لسانیات) سر لہجہ ۔

Primary accent : (لسانیات) معمولی بل ؛ ابتدائی بل ۔

Qualitative accent : (لسانیات) کیفیتی بل ۔

Quantitative accent : (لسانیات) کمیتی بل ۔

Secondary accent : (لسانیات) ثانوی بل ۔

Secondary Stress accent : (لسانیات) بل دار لہجہ ۔

Tonic accent : (لسانیات) سر لہجہ ۔

Wrenched accent : (لسانیات) مسخ بل ۔

Accent affectif : ( n ) (لسانیات) بناوٹی لہجہ ۔

Accent aiguise : (n) (لسانیات) ایغیزی بل ۔

Accent frappe : (n) (لسانیات) منجمد دباؤ ۔

Accent mark : (n) نشان لہجہ ؛ نشان تکیہ ؛ بل کا نشان ۔

Accent shift : ( n ) (لسانیات) انتقال بل ؛ انتقال نبرہ ۔

Accented : ( a ) (لسانیات) بل دار؛ لہجہ دار ۔

Accentless : ( a ) غیر تکیہ دار ؛ بے بل ؛ بے لہجہ ۔

Accentless tone : ( n ) (لسانیات) سپاٹ لہجہ ۔

Accentor : (n ) [L."ad+cantor"] (۱) ( موسیقی ) جو گانے میں نمایاں حصہ لیتا ھے ۔(۲) گوریا ( ایک قسم کی چڑیا ) ۔

Accentual : (a ) [ L."accentus"] تاکیدی ؛ زور کے متعلق ؛ لب و لہجہ کے متعلق ۔

Accentual phoneme : (n) (لسانیات) بل دار صوتیہ ۔

Accentual prosody : (n) وہ عروض جو نبرہ پر مبنی ھو نہ کہ ارکان لفظی پر ۔

Accentual verse : (n) وہ نظم جو نبرہ پر مبنی ھو نہ کہ ارکا ن لفظی پر ۔

Accentually : ( adv ) تکیہ (accent) دیتے ھو ئے ؛ بل دیتے ھوئے ؛ تاکیدی اعتبار سے ؛ زور دے کر ۔

Accentuate : (v) [med. L." accentuare"] دیکھو Accent (v)

Accentuation : (n) [L."accentuationem"] طریقہ٭ تلفظ ؛ تاکید ؛ زور ؛ ( لسانیات ) بل داریت ۔

Accentuator : ( n ) بل دینے والا ؛ مؤکد ؛ وہ جو کسی حرف پر بل دیتا ھے ۔

Accept : ( v ) [L."acceptare"] (۱) قبول کرنا ؛ تسلیم کرنا ؛ لینے پر رضامند ھونا ؛ لے لینا ؛ (انتظامیہ) ماننا ؛ منظور کرنا ؛ قبول کرنا ۔( ۲ ) قبول کرنا ؛ اقرار کرنا ؛ حامی بھرنا ؛ اثبات میں جواب دینا ؛ اقراری جواب دینا ۔ ( ۳ ) نظر عنایت سے دیکھنا ؛ کرم یا مہربانی کرنا ؛ ( خاص کر ناواجب مہربانی ) ۔ ( ٤ ) کافی سمجھنا ؛ مناسب سمجھنا ؛ موزوں سمجھنا ؛ ( ٥ ) یقین کرنا ؛ باور کرنا ۔ ( ٦ ) ذمہ لینا ؛ ( عہدہ وغیرہ کا ) ۔ ( ۷ ) سکارنا ( ھنڈی وغیرہ کا ) ۔

To accept the person or face of : حمایت کرنا ؛ جانبداری کرنا ( غلط اسباب کی بناء پر ) ۔

To accept persons : جانب داری دکھانا ؛ پاسداری دکھانا ۔

To accept service of a writ : عدالتی پروانے کا جانز تعمیلہ تسلیم کر نے کے لئے رضامند ھو نا ۔

Acceptability : (n) [L."acceptabilitatum"] مقبولیت ؛ قبولیت ؛ مرغوب ھونا ۔

Acceptable : (a) [L." acceptabilis"] قابل قبول ؛ قابل تسلیم ؛ پسندیدہ ؛ مرغوب ؛ خوشگوار ؛ خوش آئند ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) قابل قبول ؛ مقبول ۔

Acceptable boundary : ( n ) (شماریات) قابل تسلیم حد ۔

Acceptable inspection : ( n ) (شماریات) قابل تسلیم معائنہ ۔

Acceptable line : ( n ) (شماریات) قابل تسلیم خط ۔

Acceptable number : (n) (شماریات) قابل تسلیم عدد ۔

Acceptable proposal : (n) (تجارت و معاشیات) قابل منظور تجویز ۔

Acceptable quality level : (n) (شماریات) قابل تسلیم صفتی سطح ۔

Acceptable region : (n) (شماریات) قابل تسلیم خطہ ۔

Acceptable sampling : (n) (شماریات) تسلیم پذیر انتخاب نمونہ ۔

Acceptableness : (n) قابل تسلیم ہونے کی حالت ؛ قبولیت ۔

Acceptance : ( n ) [ See accept ] (۱) قبولیت ؛ رضامندی ۔ (۲) پسندیدگی ؛ مقبولیت ؛ اچھا سمجھنا ؛ اچھا جاننا ۔ (۳) تائید ؛ منظوری ؛ پذیرائی ۔ (٤) جنبہ داری ؛ طرفداری ؛ حمایت ۔ (٥) سکارنا ؛ قبول کرنا ؛ ادائیگی کا ذمہ لینا ۔ (٦) سکاری ہنڈی ۔ (۷) ( تاریخ و سیاسیات ) قبولیت کی منظوری ؛ ( انتظامیہ ) رضامندی ؛ منظوری ؛ ( معاشیات ) قبولیت ۔

Absolute acceptance : (تجارت و معاشیات ) مطلق منظوری ؛ کامل منظوری ؛ مطلق قبولیت ۔

Bank acceptance : (تجارت و معاشیات ) بنکی قبولیت ۔

Clean acceptance : (تجارت و معاشیات) صاف منظوری ؛ کامل منظوری ۔

Conditional acceptance : (تجارت و معاشیات) مشروط منظوری یا قبولیت ۔

Express acceptance : (تجارت و معاشیات) واضح منظوری ۔

Forged acceptance : (تجارت و معاشیات) جعلی منظوری ۔

General acceptance : (تجارت و معاشیات) عام منظوری ؛ عام قبولیت ۔

Implied acceptance : مضمر قبولیت ۔

Local acceptance : (تجارت و معاشیات) مقامی منظوری ۔

Non-acceptance (تجارت و معاشیات) نا منظوری ۔

Partial acceptance : (تجارت و معاشیات ) جزوی منظوری یا قبولیت ۔

Qualified acceptance : (تجارت و معاشیات ) پابند منظوری ؛ مشروط قبولیت ۔

Special acceptance : خاص قبولیت ۔

Supra protest acceptance : (تجارت و معاشیات ) با اعتراض منظوری ؛ احتجاجی قبولیت ۔

Trade acceptance : تجارتی قبولیت ۔

Acceptance book : (n) (تجارت) منظوری رجسٹر ۔

Acceptance bill : (n) قبولی ہنڈی ؛ سکارنی ہنڈی ۔

Acceptance credit : (n) قبولی اعتبار ۔

Acceptance for honour : ( تجارت ) منظوری برائے اعزاز ؛ اعتباری قبولیت ؛ ضمانتی قبولیت ۔

Acceptance letter : ( n ) (تجارت) منظوری نامہ ۔

Acceptance of bill : مسودہ قانون کی قبولیت ۔

Acceptance of office : ( انتظامیہ ) عہدہ قبول کرنا ؛ قبولیت منصب ۔

Acceptance of stock : (تجارت) منظوری اسٹاک ۔

Acceptance of tender : (انتظامیہ)ٹینڈرکی منظوری ۔

Acceptance register : ( n ) (تجارت) منظوری رجسٹر ۔

Acceptancy : ( n ) قبول کرنے کی رضامندی یا آمادگی ۔

Acceptant : ( n ) [Fr.] خوشی سے قبول کرنے والا ؛ ہنڈی سکارنے والا ؛ سکاریا ۔

Acceptation : (n) [L." acceptationem "] عام معنی ؛ عرفی معنی ؛ تعبیر ( وہ مفہوم جس کے لئے کوئی لفظ وغیرہ تسلیم کر لیا جائے ) ۔

Accepted : ( a ) قبول شدہ ؛ منظور ؛ مقبول ۔

Accepted bill : ( n ) (تجارت و معاشیات) منظورشدہ بل ۔

Accepted business (Insurance) : (تجارت و معاشیات ) منظور شدہ بیمے ۔

Acceptedly : (adv) قبول کرتے ہوئے ؛ مانتے ہوئے ؛ تسلیم کرتے ہوئے ۔

**Acceptilate** : (v) بغیر ادائیگی کے قرضہ معاف کرنا ۔

**Acceptilation** : (n) [L."acceptilationem"] بغیر ادائیگی کے قرضہ کی معافی بذریعہ فارغ خطی ۔

**Accepting house** : ( n ) (تجارت) منظوری ادارہ ۔

**Acception** : (n) [L." acceptionem"] دیکھو acceptation

**Acceptor** : (n) [L." acceptus"] (طبیعیات و کیمیا) لین ہار ؛ قبول کار ؛ قبولندہ ؛ (معاشیات) پزیرندہ ؛ قبول کنندہ ۔

**Acceptor atom** : ( n ) (طبیعیات) لین ہار ایٹم ؛ لین ہار جوہر ۔

**Acceptor circuit** : (n) (طبیعیات) لین ہار سرکٹ ؛ قبولندہ دور ۔

**Acceptor element** : (n) ( کیمیا ) قبول کنندہ عنصر؛ قبول کار عنصر ۔

**Acceptor's ledger** : ( n ) (تجارت) قبول کنندہ کھاتا بہی ۔

**Access** : ( n ) [ L." accesus "] (۱) پہنچ ؛ رسائی ؛ گذر ؛ دسترس ۔ (۲) گذر اور رسائی کا ذریعہ یا راستہ ۔ (۳) اضافہ ۔ (٤) اچانک حملہ ؛ ہلا ؛ شدت ؛ ہیجان ؛ ( مرض، غصہ وغیرہ کا ) ۔ (۵) راستہ ؛ نالی ؛ دروازہ ؛ گذر ؛ باٹ ۔ (٦) تالیف ؛ نشو و نما ؛ ( انتظامیہ ) پہنچ ؛ رسائی ۔

Open access : آزاد داخلہ ۔

**Accessary** : (n) [L." accesus"] (۱) مددگار ؛ معاون ؛ ممد ؛ شریک ؛ رفیق ؛ رازدار ۔ (۲) (قانون) کسی جرم کے ارتکاب سے پہلے یا بعد میں مدد کرنے والا ۔ (۳) ملحقات ؛ لوازم ۔

**Accessibility** : ( n ) دسترس ؛ رسائی پذیری ؛ باریابی پذیری۔

**Accessible** : (a) [Fr. See accede] (۱) قابل دسترس ؛ قابل رسائی ؛ پہنچنے یا داخل ہونے کے قابل ؛ سہل الوصول ؛ رسائی پذیر ؛ اثر پذیر ۔ (۲) (استعارتاً) متاثر ہونے والا ؛ اثر پذیر ہونے والا ؛ اثر لینے والا ۔

**Accessibly** : (adv) رسائی پذیری سے ؛ اثر قبول کرتے ہوئے ۔

**Accession** : (n) [ Fr. See accede] (۱) پہنچ؛ رسائی ؛ تقرب ؛ ملاقی ہونا ۔ (۲) فائزهونا ؛ عہدے پر آنا ؛ تخت نشینی ؛ جلوس (بادشاہ کا تخت پر) ۔ (۳) بڑھوتری ؛ اضافہ ؛ افزونی ؛ زیادتی ۔ (٤) رضامندی ؛ قرار ؛ ایجاب ۔ (۵) ترقئ املاک ؛ توقیر ؛ جائداد کا بڑھانا ۔ (٦) (انتظامیہ) الحاق ؛ فائز ہونا ؛ تقررهونا ؛ ( سماجیات ) رسائی ؛ (تاریخ و سیاسیات) شمول ؛ شامل ہونا ؛ شمولیت ؛ فائز ہونا ۔

**Accession arrangement** : ( n ) ترتیب وصول ۔

**Accession clause** : ( n ) (تاریخ و سیاسیات) دفعہ شمولیت ۔

**Accession date** : ( n ) تاریخ وصول ۔

**Accession number** : ( n ) شمارہ وصول ۔

**Accession rate** : (n) شرح اضافگی ؛ (سماجیات) شرح رسائی ۔

**Accession record (or register)** : ( n ) رجسٹر وصول ۔

**Accessional** : (a) اضافی ۔

**Accessional service** : (n) ( تجارت و معاشیات ) اضافی خدمت ۔

**Accessory** : ( n ) [L." accessorius"] (۱) (طبیعیات ) اضافی ؛ زائدطور پر ۔ (۲) شریک ؛ ممد ؛ مساعد ؛ معاون ؛ مددگار ۔ (۳) لوازم ؛ ضمنی ؛ ملحقہ ؛ متعلقہ ؛ ( انتظامیہ ) معاون ؛ ضمنی وسیلہ ؛ ( حیوانیات ) معاون ؛ ( طب ) زائد ؛ دیکھو Accessary

**Accessory bud** : (n) معاون کلی ؛ اضافی کلی ۔

**Accessory chrosome** : ( n ) معاون لونیہ ۔

**Accessory equipment** : ( n ) (تجارت و معاشیات) مددگاری ساز و سامان ۔

**Accessory food factors** : (n) (حیاتیات) معاون غذائی اجزاء ۔

**Accessory glands** : ( n ) معاون غدود ۔

**Accessory licence** : ( n ) (انتظامیہ) ضمنی لائسنس ۔

**Accessory minerals** : ( n ) ضمنی معدنیات ۔

**Accessory nerve** : ( n ) (لسانیات) معاون رگ ۔

**Accessory pancreatic duct** : (n) ( حیاتیات ) معاون لبلبی قناة ۔

**Accessory product : (n)** (تجارت و معاشیات) مددگاری پیداوار ؛ (حیاتیات) معاون نبضی اعضاء ۔

**Accessory word : ( n )** (لسانیات) ملحق لفظ ۔

**Access right : ( n )** حق داخلہ ۔

**Accidence : (n) [L."accidentia"]** گردان ؛ تصریف ؛ (لسانیات) گردان ؛ دیکھو Accident

**Accident : (n) [ L."accidens"]** (۱) ناگہانی واقعہ ؛ واردات ؛ حادثہ ؛ سانحہ ؛ بلا ئے ناگہانی ۔ (۲) اتفاق ؛ قسمت ۔ (۳) ساخت کی بے ترتیبی ؛ بے ترکیبی ؛ بے ترتیبی ؛ بے ڈول پن ؛ بے ہنگم پن ؛ بڑی مناظر کی تصویر کی بے ترتیبی ۔ (٤) لاحقہ ؛ زاید ؛ دُم چھلاّ ؛ وہ چیز جو محض اتفاقاً ہو ؛ غیر ضروری ۔ (٥) ( منطق ) خاصہء عرضی ؛ وصف اتفاقی ۔ (٦) ڈھال کے مارکہ کا وہ نشان جو یا تو مٹایا یا برقرار رکھا جا سکے ؛ (٧) (انتظامیہ) واردات ؛ حادثہ ؛ (سماجیات و کامرس ) حادثہ ؛ (فلسفہ و نفسیات ) حادثہ ؛ عرض ۔

**Inseparable accident :** ( فلسفہ و نفسیات ) عرض لا منفک ۔

**Separable accident :** (فلسفہ و نفسیات) عرض منفک ۔

**The chapter of accident :** واقعات کی غیر متوقع روش ۔

**Theory of accident variations :** ( فلسفہ و نفسیات ) نظریہ حادثاتی تغیرات ۔

**Accident and health insurance :** (تجارت ) حادثہ اور تندرستی بیمہ ۔

**Accident and sickness benefit :** ( سماجیات ) حادثہ اور بیماری کی سہولت ۔

**Accident frequency : (n)** (تجارت ) تواتر حادثہ ۔

**Accident frequency rate : (n)** ( سماجیات ) شرح کثرت حادثہ ۔

**Accident insurance : (n)** ( سماجیات ) بیمہ برائے حادثات ؛ ( معاشیات ) حادثاتی بیمہ ۔

**Accident policy : (n)** (تجارت ) حادثہ پالیسی ۔

**Accident prevention : (n)** ( سماجیات ) انسداد حادثات ۔

**Accident proneness : (n)** (فلسفہ و نفسیات ) حادثاتی میلان ؛ تمایلی حادثہ ؛ حادثہ پذیری ؛ ( سماجیات ) میلان حادثات ۔

**Accident rate : (n)** حادثاتی شرح ۔

**Accident risk : (n)** (تجارت ) حادثہ جوکھم ؛ خطر حادثہ ۔

**Accident severity : (n)** (تجارت ) حادثے کی سنگینی ۔

**Accidental : (adj) [L."accidentalis"]** (۱) ناگہانی ؛ اتفاقی ؛ غیر ارادی ؛ غیر متوقع ؛ بلا ارادہ ؛ نا دیدہ و نا دانستہ ؛ قضارا ؛ شدنی ۔ (۲) ہنگامی ؛ اتفاقیہ ہونے والا ؛ اتفاقی ۔ (۳) ( منطق ) غیر ضروری ؛ عارضی ۔ (٤) ضمنی یا ذیلی چیزیں ؛ لواحق ؛ لوازم ؛ عرضی ؛ ضمنی ؛ ذیلی ؛ ثانوی ؛ ماتحت ۔ (٥) ( موسیقی ) علامت ؛ نشان ۔ (٦) رنگوں کا وہ غیر معمولی اجتماع یا اثر جو مصنوعی روشنی سے پیدا ہو ( مثلاً آگ یا موم بتی وغیرہ کی روشنی سے) ( مصوری میں بحالت جمع ) ؛ (طبیعیات ) اتفاقی ۔

**Accidental coincidence : (n)** (طبیعیات ) اتفاقی ہم زمانیت ۔

**Accidental correction : (n)** (طبیعیات ) اتفاقی تصحیح ۔

**Accidental death benefit :** (تجارت ) حادثاتی موت کا فائدہ ۔

**Accidental death benefit clause :** شق مفاد حادثاتی موت ۔

**Accidental error : (n)** ( طبیعیات ) اتفاقی سہو ؛ ( نفسیات ) اتفاقیہ خطا ۔

**Accidental morality : (n)** ( فلسفہ و نفسیات ) احوالی اخلاق ۔

**Accidentalism : (n)** ( مصوری میں ) روشنی سے پیدا شدہ رنگوں کا اجتماع ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) حادثیت ؛ عرضیت ؛ ( طب ) علیت ۔

**Accidentally : (adv)** ناگہانی طور سے ؛ اتفاقاً ؛ اچانک ؛ غیر ارادی طور پر ؛ یکایک ؛ غیر متوقع طور پر ۔

**Accidentalness : (n)** ناگہانی ؛ اتفاقی ؛ ہنگامی وغیرہ ہونے کی صفت یا صورت حال ؛ ناگہانیت ؛ اتفاقیت ۔

**Accipenser : (n)** اسٹرجن ؛ شارک کے مشابہ ایک بڑی مچھلی ۔

**Accipiter : (n) [L.]** (۱) شکاری چڑیا ؛ باز ۔ (۲) (جراحی) ناک پر باندھنے کی ایک پٹی جو باز کے چنگل سے مشابہت رکھتی ہے ؛ پنجہ دار پٹی ۔

**Accipitral : (adv)** حریص ؛ تیز نظر ؛ دوربین ؛ عقابی آنکھ والا ( یا نگاہ والا ) ۔

**Accipitrine : (adv)** عقابی ؛ شکرے کی طرح ۔

**Accise :** Exise کی قدیم صورت ۔

**Accismus : (n) [Gr."accismos"]** مطلوبہ چیزوں کا مصنوعی انکار ۔

**Acclaim : (v) [L."acclamare"]** (۱) تالیاں بجانا ؛ تعریف کرنا ۔ (۲) نعرہ ہائے تحسین یا مسرت کے نعرے بلند کرنا ۔ (۳) نعرۂ تحسین بلند کرنا ؛ چلانا ( کسی چیز کی تعریف و تحسین میں ) ۔

**Acclaim : (n)** نعرۂ تحسین ؛ نعرۂ مسرت ؛ احسنت و مرحبا ؛ تحسین و آفریں ۔

**Acclamation : (n) [L."acclamationem"]** تعریف ؛ تحسین ؛ نعرہ بازی ؛ پرجوش تحسین یا چلاہٹ ؛ جیکار ؛ بزبان بلند تائید کرنا ۔

**Acclimatation : (n) [Fr.]** کسی نئی آب و ہوا کے خوگر ہونے کا عمل ؛ رس بساؤ ؛ (سماجیات) آب و ہوا کا عادی ہونا ؛ ( تاریخ وسیاسیات ) عادی ہونا ؛ ( آب و ہوا یا حالات کا ) رس بساؤ ۔

**Acclimate : (v) [Fr."acclimater"]** کسی نئی یا غیر معمولی ہوا کا خوگر ہونا ؛ عادی ہو جانا ؛ رس بس جانا ؛ خو گرفتہ یا متوطن ہونا یا ہو جانا ۔

**Acclimation : (n)** (طب) مطابقت ماحول ؛ ہم آہنگی ماحول ۔

**Acclimatization /-sation : (n)** دیکھو Acclimatation

**Acclimatize : (v) [Fr."acclimater"]** دیکھو Acclimate

**Acclivitous : (a)** اوپر کی طرف چڑھائی کی صفت رکھنے والا ۔

**Acclivity : (n) [L."acclivitatem"]** پہاڑ کی چڑھائی ۔

**Acclivous : (a) [L."acclivus"]** دیکھو Acclivitous

**Accloy : (v) [L."inclavare"]** گھوڑے کو نعل لگانے میں میخ چبھونا ؛ لنگڑا کر دینا ؛ کسی سوراخ کو میخ وغیرہ سے بند کر دینا ؛ مسدود کرنا ؛ بھر دینا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ لبالب بھر دینا ؛ متلی پیدا کرنا ؛ تھکا دینا ۔

**Accolade : (n) [It."accollata"]** (۱) معانقہ ؛ وہ رسم جو نائٹ کا خطاب دیتے وقت ادا کی جائے مثلاً بوسہ دینا ، معانقہ کرنا یا آڑی تلوار کاندھے پر مس کرنا ۔ (۲) وہ کھڑی پٹی جس سے کسی باجے کی پٹریاں جڑی ہوئی ہوں ؛ جوز ؛ چوڑی کھونٹی ( باجا کی ) ۔

**Accolle : (a) [Fr."accole"]** ( نقابت ) گردن میں لپٹا ہوا یا گردن کے پاس جڑا ہوا ۔

**Accolled : (a) [Fr."accole"]** گریباں گرفتہ ؛ تاگلو بھرا ہوا ؛ گردن کے گرد لپٹا ہوا ؛ گلو دار ۔ (۲) باہم جڑا ہوا ؛ باہم پیوستہ ۔ (۳) ملا ہوا ؛ جڑا ہوا ؛ ملحق ؛ ہم وصل ؛ متصل ۔

**Accommodable : (a)** موافق ۔

**Accommodate : (v) [L."accomodatus"]** (۱) مناسب طور پر ایک چیز کو کسی شخص سے منسوب کرنا ۔ (۲) مطابق کرنا ؛ ہم آہنگ بنانا ؛ ہم رنگ کرنا ؛ جوڑ ملانا ۔ (۳) ایک چیز کی دوسری چیز سے مطابقت ظاہر کرنا ؛ ملاپ کرانا ؛ میل کرانا ؛ صفائی کرانا ؛ صلح کرانا ؛ سمجھوتہ کرانا ؛ رفع شر کرنا ؛ مفاہمت کرانا ؛ رفع فساد کرنا ؛ جھگڑا چکانا ۔ (٤) مطابق بنانا ؛ موافق کرنا ؛ مربوط کرنا ۔ (٥) ہم آہنگ کرنا ؛ موافق بنانا ۔ (٦) آراستہ کرنا ؛ درست کرنا ؛ مہیا کرنا ؛ فراہم کرنا ؛ بہم پہنچانا ۔ (۷) احسان کرنا ؛ مرہون منت کرنا ؛ احسان مند بنانا ؛ عنایت کرنا ۔ (۸) ٹھہرانا ؛ قیام کا انتظام کرنا ؛ اقامت کا انتظام کرنا ؛ جگہ دینا ۔ (۹) گنجائش نکالنا ۔

**Accommodating : (a)** بامروت ؛ مصالحت جو ؛ آشتی پذیر ؛ صلح پسند ؛ مفاہمت پسند ؛ مرنجان مرنج ؛ دب جانے والا ؛ مان لینے والا ۔

**Accommodatingly : (adv)** مفاہمت پسندی سے ؛ صلح پسندی کے ساتھ ؛ مروت کے ساتھ ۔

**Accommodation : (n) [L."Accommodationem"]** (۱) گنجائش ؛ مطابقت ؛ مفاہمت ؛ موافقت ۔ (۲) جمانا ؛ مطابق کرنا ؛ تطبیق ؛ توفیق ( آنکھ وغیرہ کی ؛ فاصلوں کے اعتبار سے ) ۔

(۳) تاویل و تو جیہ ۔(٤) ہم رنگ ہو جانا ( دو شخصوں کا ) ؛ میزان پٹ جانا ۔ (٥) تصفیہ ؛ مصالحت ؛ سمجھوتا ؛ (٦) کار آمد چیز؛ آرام کی چیز ؛ لوازم ؛ سامان ؛ ضروری اسباب ۔(۷) مکان ؛ جائے سکونت ؛ ٹھہرنے کی جگہ ؛ مہمان داری ۔(۸) قرض مبادلہ ؛ دست گردانی ۔(۹) خودبخود مطابقت یا موافقت ۔(۱۰) ( معاشیات ) اعانتی قرضہ یا قرض ؛ ( تجارت ) مالی نبھاؤ ؛ مالی مددگاری ؛ مالی امداد ؛ ( سماجیات ) گنجائش ؛ (انتظامیہ) رہائش ؛ گنجائش ؛ (تاریخ و سیاسیات) مصالحت ؛ مطابقت ؛ اتفاق ؛ (فلسفہ ونفسیات ) مصالحت ؛ ( لسانیات ) جزوی ہم رنگی ؛ جزوی تطبیق ۔

Creative accommodation : ( سماجیات ) تخلیقی گنجائش ؛ گنجائش تخلیق ۔

Inter-group accommodation : ( سماجیات ) بین الجماعتی گنجائش ۔

Accommodation address : رہائشی پتہ ۔

Accommodation bill : (n) =accommodation paper ( تجارت و معاشیات ) مددگاری بل ؛ نبھاؤ بل ۔

Accommodation endorsement : (n) تصدیق قرض دہی ۔

Accommodation line (insurance) : (n) (تجارت ) نبھاؤ بیمہ ؛ حد قرض ۔

Accommodation loan : (n) رہائشی قرضہ ؛ اعانتی قرض ۔

Accommodation officer : (n) ( انتظامیہ ) افسر مکانات ۔

Accommodation paper : (n) قرطاس قرض ۔

Accommodation party : (n) ( تجارت ) نبھاؤ فریق ؛ نبھاؤ پارٹی ؛ ( معاشیات ) فریق قرض دہی ؛ مصالحتی فریق ۔

Accommodative : (a) ["accommodat-", "accommodare"] موافقت ؛ مصالحت ؛ مطابقت وغیرہ کا رجحان رکھنے والا ؛ موافقت پذیر ؛ تطبیق ۔

Accommodative aspect : (n) ( لسانیات ) تطبیقی پہلو ۔

Accommodator : (n) صلح پسند ؛ مفاہمت پسند شخص ؛ با مروت آدمی ۔

Accompaniment : (n) [Fr." accompagnement"]: (۱) لوازمہ ؛ لاحقہ ضمیمہ ؛ ہم رکابی ؛ رفاقت ؛ مصاحبت ۔ (۲) (موسیقی) آواز یا سُر جو ساز یا راگ کےساتھ ملایا جائے ؛ آس ؛ مرافقہ ؛ ساز ؛ (طبیعیات) سنگت ؛ مزمار (عام طورپر ان باجوں کے لئے جو گانے کے ساتھ بجائے جاتے ہیں ) ۔

Accompany : (v) [Fr."accompagner"] (۱) ساتھ دینا ؛ ساتھ رہنا ؛ ساتھ پہنچنا ۔(۲) ساتھ ساتھ رہنا ؛ ہمراہ ہونا ؛ معیت میں جانا ؛ ساتھ جانا ؛ ہم رکاب یا ہم سفر ہونا ۔(۳) ساتھ ساتھ واقع ہونا ۔(٤) ( کسی چیز کا ) خاصہ ؛ مستلزم ہونا ۔(٥) ( موسیقی ) آواز ملانا ؛ ساتھ دینا ؛ سُر ملانا ؛ دمساز ہونا ؛ آس دینا ۔(٦) کسی وصف یا لازمی قدرتی مظہر کی طرح ساتھ ہونا ۔

Accomplice : (n) شریک جرم ؛ رفیق جرم ؛ ساتھی ؛ ساجھی ؛ شریک ۔

Accomplish : (v) [ L."accomplere"] (۱) انجام دینا ؛ پورا کرنا ؛ مکمل کرنا ۔(۲) ختم کرنا ؛ بجا لانا ۔ (۳) مکمل طور پر آراستہ کرنا ؛ مکمل طورپر لیس کرنا ۔(٤) ذہنی اکتسابات میں کامل کرنا ؛ کامل بنانا ؛ تربیت دینا ۔ (٥) تمام کرنا ۔

Accomplishment : (n) [Fr."accomplissement"] تکمیل ؛ مکمل کرنے کاعمل ؛ ہنر ؛ سلیقہ ؛ شائستگی ؛ جوہر ؛ حصول مقصد ؛ نمائشی کمال ؛ کمال ظاہری ؛ (فلسفہ و نفسیات) کمال ؛ تکمیل ؛ فضیلت ۔

Accomplishment quotient (A. Q.) : (n) ( فلسفہ ونفسیات ) درجہ تکمیل ۔

Accord : (v) [L. "accordare"] (۱) دل سے دل ملانا ؛ ہم آہنگ ہونا ؛ ہم‌دل ہونا ؛ میل کھانا ؛ یکساں ہونا ؛ ہمنوا ہونا ؛ موافق یا مطابق ہونا ۔ (۲) منظوری کرنا یا منظوری دینا ؛ قبول کرنا ؛ عطا کرنا ؛ ( سرفرازی ) بخشنا ۔

Accord : (n) [L."accordare"] (۱) یک دلی ؛ رضا ؛ مرضی ؛ باہمی رضامندی ؛ تراضی ۔(۲) صلح نامہ ؛ اقرارنامہ ؛ معاہدہ ؛ راضی نامہ ۔ (۳) موزونیت ؛ ہم رنگی ؛ ہم آہنگی ؛ میل ( رنگ، آواز وغیرہ کا ) ۔(٤) رضا ؛ منظوری ؛ موافقت ؛ مطابقت ؛ مناسبت ۔ (٥) ( تاریخ و سیاسیات ) صلح نامہ ؛ معاہدہ ؛ سمجھوتہ ؛ عطا کرنا ؛ دینا ؛ ( لسانیات ) مطابقت (agreement) ۔

Accordance : (n) [L" accordare"] ( سماجیات ) مطابقت ؛ دیکھو Accord

In accordance with : بمطابق ؛ بموافق ۔

Accord and satisfaction : ( a ) اتفاق و اطمینان ۔

Accordant : (a&n) [ L."accordare"] مطابق ؛ موافق ؛ موزوں ؛ ہم ساز ؛ ہم آواز ؛ ملا ہوا ( راگ اور ساز وغیرہ ) ۔

According with ( as or to ) : (a & adv) (۱) مطابق ؛ موافق ؛ مناسب ؛ جیسے ؛ حسب ۔ (۲) جیسا کہ ؛ جوں جوں ؛ جیسے جیسے ؛ گویا کہ ؛ جس طرح ۔ (۳) بموجب ؛ بلحاظ ؛ حسب ؛ بمراد ؛ بقدر ۔ (٤) بقول ؛ بحکم ۔

Accordingly : (adv) (۱) بمطابق ؛ نظربریں (حالات) ؛ چنانچہ ۔ (۲) فطری ترتیب سے ۔

Accord of account : تطبیق حساب ۔

Accordian : (n) [It."accordare"] ایک سازکانام ۔

Accost : (v) [L."accostare"] (۱) کسی مقصد سے نزدیک جانا ؛ مقابل ہونا ؛ سبقت کرنا ۔ (۲) مخاطب کرنا ۔ (۳) راستے میں کسی بری نیت سے چھیڑ چھاڑ کرنا ۔

Accouche : (v) [Fr."accoucher"] دائی جنائی ہونا ؛ قابلہ بننا ۔

Accouchement : (n) [Fr."accoucher"] ولادت ؛ وضع حمل ؛ جننا ؛ پیدائش ؛ زچگی ۔

Accouchement force : (n) تسریع وضع حمل ؛ دستی ولادت ۔

Accoucheur : (n) [Fr."accoucher"] بچہ جنانے والا مرد ؛ قابل ۔

Accoucheuse : (n) [Fr."accoucher"] دائی ؛ دائی جنائی ؛ قابلہ ۔

Account : (v) [L."accomptare"] جاننا ؛ سمجھنا ؛ خیال کرنا ؛ شمار کرنا ؛ حساب کرنا ؛ حساب لگانا ؛ حساب دینا ؛ حساب سمجھنا ( اس روپئے کا جو امانت کے طورپر ہو ) ؛ حساب لینا ؛ وضاحت کرنا ؛ شرح کرنا ۔ (۲) جوابدہ ہونا ؛ جوابدہی کرنا ؛ (کسی طرزعمل کی، ادائے قرض وغیرہ کی ) ۔ (۳) توجیہ کرنا ؛ سبب بتلانا ؛ علت بتلانا ؛ سبب ہونا ۔ (٤) ( شکار کی اصطلاح ) نشانہ کرنا ؛ گرانا ؛ مارنا (شکارکو) ۔ (۵) اندازہ لگانا ؛ تخمینہ لگانا ؛ قیمت لگانا ؛ مان لینا ؛ کسی چیز کے بار ے میں زیادہ سوچنا ؛ ( سماجیات ) ذمہ داری ؛ جوابدہی ۔

Account : (n) (۱) شمار ؛ گنتی ؛ حساب ؛ تفصیل ۔ (۲) کھاتا ؛ حساب کتاب ؛ فرد حساب ؛ گوشوارہ ؛ ( کامرس ) کھاتا ؛ (معاشیات) حساب ؛ کھاتا ؛ (سماجیات) شمار ؛ حساب ؛ تفصیل ۔ (۳) رو پیہ کے لین دین کا گوشوارہ تیار کرنا ؛ مد حساب ( جس کے تحت کھاتا میں حساب درج کیاجاتا ھے ) ۔ (٤) فائدہ ؛ منافع ؛ بیشی ؛ کسی کے حق میں حساب کرنا ۔ (۵) اپنے اعمال کا جوابدہ ہونا ( حشر کے دن ) ؛ اپنے عمل کا حساب ؛ زر امانت کے جمع اور خرچ کا فرد حساب یا گوشوارہ ۔ (٦) ( قانون ) پروانہ عدالت یا کار روائی بخلاف اہلکار عدالت یا متولی یا امین جو حساب کتاب دینے سے انکار کرے ۔ (۷) تخمینہ ؛ اندازہ ؛ اہمیت ؛ وقعت ؛ توجہ ؛ معاوضہ ؛ اجر ۔ (۸) رپورٹ ؛ تعلق ؛ کیفیت ؛ بیان ؛ تعریف ؛ ذکر ؛ چرچا ؛ روداد ؛ بیان ؛ تفصیل ۔

Active account : چالو کھاتا ۔

Adjustment account : (تجارت) تطبیق کھاتا ۔

Approximate stock account : (تجارت ) اندازیہ اسٹاک کھاتا ۔

Bad debits account : (تجارت ) بٹہ کھاتا ؛ لاحصول قرض کھاتا ۔

Bad debits recovered account : (تجارت ) وصولی بٹہ کھاتا ۔

Bad debits reserve account : (تجارت ) لاحصول قرض ریزرو کھاتا ۔

Bank account : (تجارت ) بینک کھاتا ؛ بنکی کھاتا ۔

Blocked account : (تجارت ) منجمد کھاتا ۔

Book account : (تجارت ) کتابی کھاتا ۔

Bought ledger adjustment account : (تجارت ) خرید بہی تطبیق کھاتا ۔

Bought ledger control account : (تجارت ) خرید بہی کنٹرول کھاتا ۔

Branch adjustment account : (تجارت ) شاخ کا تطبیق کھاتا ۔

Branch remittance account : (تجارت ) شاخ کا ترسیلی کھاتا ۔

Broken account : (تجارت ) منقطع کھاتا ۔

Business purchase account : (تجارت ) بیوپار خرید کھاتا ۔

Carriage and cartage account : (تجارت ) ڈھلائی کھاتا ؛ بار برداری کھاتا ۔

Cash account : (تجارت ) نقدی کھاتا ؛ روکڑ کھاتا ؛ نقد حساب ۔

Cash in transit account : (تجارت ) نقدی دوران راہ کھاتا ۔

Charge account : (تجارت ) اعتباری خرید کھاتا ۔

Closed account : (تجارت ) بند کھاتا ۔

Commission account : (تجارت ) کمیشن کھاتا ۔

Consignment stock account : (تجارت) مال ترسیل اسٹاک کھاتا ۔

Consignment stock suspense account : (تجارت ) مال ترسیل تعطل کھاتا ۔

Contract account : (تجارت ) ٹھیکہ کھاتا ۔

Cost control account : لاگت روک کھاتا ۔

Current account : (تجارت ) جاری کھاتا ؛ چالو کھاتا ۔

Dead account : (تجارت ) متروک کھاتا ۔

Deficiency account : (تجارت ) تخفیفی کھاتا ۔

Demand account : طلب حساب ۔

Departmental account : (تجارت) شعبہ جاتی کھاتا ؛ محکماتی کھاتا ۔

Departmental profit and loss account : (تجارت ) محکماتی نفع نقصان کھاتا ؛ شعبہ جاتی نفع نقصان کھاتا ۔

Depreciation fund investment account : (تجارت ) فرسودگی فنڈ راس المال کھاتا ۔

Discount account : (تجارت ) کٹوتی کھاتا ۔

Dividend appreciation account : (تجارت) منافع حصص کھاتا ۔

Doubtful debits account : (تجارت ) مشکوک قرض کھاتا ۔

Doubtful debits reserve account : (تجارت ) مشکوک قرض ریزرو کھاتا ۔

Drawings account : (تجارت ) ذاتی واپسی کھاتا ؛ مالک واپسی کھاتا ؛ پروپرائٹر واپسی کھاتا ۔

Factory fuel and power account : (تجارت ) فیکٹری ایندھن بجلی کھاتا ۔

Finished goods account : (تجارت ) تیار مال کھاتا ۔

Fire claim account : (تجارت ) آگ بیمہ دعوا کھاتا ۔

For account of : حساب برائے فلاں ؛ فلاں کے حساب میں ۔

For the account : (Stock Exchange) وہ رقم جو نقد نہ لی جائے بلکہ اس کا حساب آئندہ کے حساب میں شامل ہو ۔

Freehold property account : (تجارت ) ملک مطلق کھاتا ۔

Furnitures & fixtures account : (تجارت ) فرنیچر و اشیائے قائمہ کھاتا ۔

General charges account : (تجارت ) عام اخراجات کھاتا ۔

General ledger adjustment account : (تجارت ) عام بہی تطبیق کھاتا ۔

Goodwill account : (تجارت ) تجارتی ساکھ کھاتا ۔

Goods account : (تجارت ) مال کھاتا ۔

Goods in transit account : (تجارت) مال دوران راہ کھاتا ۔

Goods sent on consignment account : (تجارت ) ترسیلی مال کھاتا ۔

Head office account : (تجارت) صدر دفتر کھاتا ۔

In account with : حساب رکھنے کی ضرورت سے متعلق ۔

Inactive account : (تجارت ) غیر جاری کھاتا ؛ نچالو کھاتا ۔

Income and Expenditure account : (تجارت) آمد و خرچ کھاتا ۔

Income statement account : حساب آمدنی ۔

Insurance account : (تجارت ) بیمه کھاتا ۔

Insurance fund account : (تجارت) بیمه فنڈ کھاتا ۔

Insured account : بیمه شده حساب ۔

Interest account : (تجارت ) سود کھاتا ؛ بیاج کھاتا ۔

Interest suspense account : (تجارت ) سود تعطل کھاتا ۔

Joint bank account : (تجارت ) مشترکه بینک کھاتا ۔

Land and buildings account : (تجارت) زمین و عمارت کھاتا ۔

Lease account : (تجارت ) پٹه کھاتا ۔

Lease - hold account : (تجارت ) ملک پٹه کھاتا ۔

Lighting and heating account : (تجارت ) روشنی و تپش کھاتا ۔

Liquidation account : (تجارت ) حساب اختتام کاروبار ۔

Liquidator's account : (تجارت ) محتسب کا کھاتا ۔

Live account : (تجارت ) چالو کھاتا ۔

Manufacturing account : (تجارت ) صنعتی کھاتا ۔

Money of account : زر حسابی (یعنی وہ سکه جو رائج الوقت نہیں لیکن حساب میں بطور رقم شمار ہوتا ہے جیسے گنّی ؛ دینار وغیرہ ) ۔

Net revenue account : (تجارت ) خالص آمدنی کا کھاتا ؛ خالص ریوینیو کھاتا ۔

Nominal account : (تجارت) نامی حساب ؛ نامی کھاتا ؛ برائے نام کھاتا ۔

Office expenses account : (تجارت) دفتر خرچ کا بہی کھاتا ۔

Offices premises account : (تجارت ) اراضئ دفتر کھاتا ۔

On account : بالقسط ؛ وقفه سے (ادائی) ؛ علی الحساب ۔

On account of : به سبب ؛ به علت ۔

On one's account : کسی کیجانب سے اور اس کے خرچ پر ۔

On one's own account : ذاتی ذمه داری پر ۔

Open account : (تجارت ) کھلا کھاتا ۔

Personal account : (تجارت ) شخصی کھاتا ۔

Plant and machinery account : (تجارت ) پلانٹ و مشینری کھاتا ۔

Postage account : (تجارت ) ڈاک خرچ کھاتا ۔

Private account : (تجارت ) نجی کھاتا ؛ ذاتی کھاتا ۔

Production account : (تجارت ) پیداوار کھاتا ۔

Profit and loss account : (تجارت ) نفع نقصان کھاتا ۔

Profit and loss adjustment account : (تجارت ) نفع و نقصان تطبیق کھاتا ۔

Profit and loss appropriation account : (تجارت ) نفع نقصان تصرف کھاتا ۔

Proforma account : (تجارت ) پروفارما کھاتا ۔

Real account : (تجارت ) حقیقی حساب ۔

Realization account : (تجارت ) وصولیابی کھاتا ۔

Receipts and payments account : (تجارت ) وصولی و ادائیگی کھاتا ۔

Remittance in transit account : (تجارت ) دوران راہ زر مرسله کھاتا ۔

Rendered account : (تجارت) پیش کردہ حساب کھاتا ۔

Rent account : (تجارت) کرایہ کھاتا ۔

Repairs and renewals account : (تجارت) مرمت و تجدید کھاتا ۔

Reserve account : (تجارت) ریزرو کھاتا ۔

Revenue account : (تجارت) آمدنی کھاتا ؛ ریوینیو کھاتا ۔

Salaries account : (تجارت) تنخواہ کھاتا ۔

Sales account : (تجارت) بکری کھاتا ؛ فروخت کھاتا ۔

Sales ledger control account : (تجارت) بکری بہی کنٹرول کھاتا ۔

Security deposit account : (تجارت) زرضمانت کھاتا ۔

Share premium account : (تجارت) حصص آمدنی کھاتا ؛ شیئر پریمیم کھاتا ۔

Sub-manufacturing account : (تجارت) ضمنی تیار مال کھاتا ۔

Suspense account : (تجارت) تعطلی کھاتا ؛ التوا کھاتا ۔

Term account : (تجارت) میعادی کھاتا ۔

To balance or square account : حساب بیباک کرنا ؛ حساب چکتا کرنا (لین دین کا) ۔

To cast account : حساب کرنا ؛ تخمینہ لگانا ؛ شمار کرنا ۔

To give account of : حساب دینا ۔

To give a good account of : کامیاب ہونا ؛ اچھی طرح عہدہ برآ ہونا ؛ اچھی کارکردگی دکھانا ۔

To keep accounts : آمد و خرچ کا حساب رکھنا ۔

To lay one's account with (on/for) : بھروسہ رکھنا ؛ توقع رکھنا ؛ امید رکھنا۔

To leave out of account : خارج از بحث سمجھنا ؛ ہیچ سمجھنا ؛ قطع نظر کرنا ۔

To make account of : قدر دانی کرنا ۔

To open or close an account with one / To render or send in an account : واجب الادا روپیوں کا گوشوارہ دینا ۔

To place or pass to account : کسی کے حساب میں جمع کرنا یا گھٹانا ۔

To take (into) account (of) : توجہ کرنا ؛ التفات کرنا ؛ دھیان میں لانا ۔

Total creditor's account : (تجارت) جملہ قرضی کھاتا ۔

Total debitor 's account : (تجارت) جملہ مقروض کھاتا

Trade expenses/charges account : (تجارت) بیوپار صرف کھاتا ؛ بیوپار خرچ کھاتا ۔

Travelling expenses account : (تجارت) سفر خرچ کھاتا ۔

Unrealised account : (تجارت) حساب غیر موصولہ ۔

Vender/Seller account : (تجارت) فروشندہ کھاتا ۔

Voyage account : (تجارت) سمندری سفر کھاتا ۔

Wages account : (تجارت) مزدوری کھاتا ۔

Account book : (n) حساب کا کھاتا ؛ بہی ۔

Account day : (n) روز شمار ؛ یوم الحساب ؛ (تجارت) یوم حساب ؛ نپٹارا دن ۔

Account days : (n) (تجارت) ایام حساب ۔

Account in operation : (تجارت) مستعمل کھاتا ۔

Accountability : (n) (تاریخ و سیاسیات) جوابدہ ہونا ؛ (فلسفہ ونفسیات) جوابدہی ؛ مسئولیت ۔

Accountable : (a) [See account] (۱) حساب کا ذمہ دار ؛ جوابدہ ؛ ضامن ؛ کفیل ۔ (۲) قابل تشریح ؛ توجیہ پذیر ؛ ممکن التوجیہ ۔

Accountableness : (n) ذمہ داری ؛ جوابدہی ؛ ضمانت ؛ کفالت ؛ (سماجیات) ذمہ داری ؛ جوابدہی ۔

Accountancy : (n) حساب داری کافن یا عمل ؛ (کامرس)

اکاؤنٹینسی ؛ طریقہ کھاتا داری ؛ محاسبی ۔

Accountant : (n) [See account] (۱) کسی عوامی دفتر کا وہ افسر جسکے ذمہ حساب کتاب رھتا ھے ؛ حساب دار ؛ محاسب ؛ منیب ؛ جمع خرچ نویس ۔ (۲) (قانون) حسابدھی کے مقدمات کا مدعا علیہ ۔ (۳) شمار کنندہ ؛ حساب لگانے والا ؛ حساب لکھنے کا پیشہ کرنے والا ۔

Accountant general : (n) صدر محاسب (صیغہ حساب کا اعلا عہدہ دار) ؛ اکاؤنٹنٹ جنرل ؛ ناظم حسابات ؛ رئیس حساب داری ۔

Accountantship : (n) حساب داری کا عہدہ ؛ عہدہ محاسبی ؛ محاسبی ۔

Accounted : (a) محسوب ۔

To be accounted of : محسوب ھونا ۔

Accounting : (n) حساب کتاب ؛ حساب داری ۔

Accounting department : (n) (تجارت) شعبہ حساب داری ۔

Accounting expenses : (n) (تجارت) حسابی مصارف ؛ اخراجات حساب کتاب ۔

Accounting period : (n) (تجارت) مدت حساب ۔

Accounting year : (n) (تجارت و معاشیات) سال حساب ۔

Accounts : (n) (تجارت) کھاتے ۔

Capital accounts : (تجارت) سرمایہ کھاتے ۔

Contra adjustment accounts : (تجارت) مخالف تطبیق کھاتے ؛ مقابل تطبیق کھاتے ۔

Cost accounts : (تجارت) لاگت کھاتے ۔

Customer's accounts : (تجارت) گاھک کھاتے ۔

Departmental accounts : (تجارت) محکمہ جاتی کھاتے ؛ شعبہ جاتی کھاتے ۔

Executor's accounts : وصی کے کھاتے ۔

Fictitious accounts : (nominal accounts) (تجارت) فرضی کھاتے ؛ برائے نام کھاتے ۔

Final accounts : (تجارت) اختتامی حساب ؛ اختتامی کھاتے ۔

Financial accounts : =(Revenue accounts) (تجارت) مالیاتی کھاتے ۔

Group accounts : (تجارت) گروپ کھاتے ؛ مجموعی کھاتے ۔

Integrated accounts : (تجارت) مرکب کھاتے ۔

Nominal accounts : =(Fictitious accounts) (تجارت) برائے نام کھاتے ؛ فرضی کھاتے ۔

Partner's current accounts : (تجارت) شراکت داروں کے چالو کھاتے ۔

Partner's fixed capital accounts : (تجارت) شراکتداروں کے مستقل سرمایہ کھاتے ۔

Partnership accounts : (تجارت) شراکت داری کھاتے ۔

Payable accounts : (تجارت) واجب الادا کھاتے ۔

Property accounts : =(Real accounts) (تجارت) مال و جانداد کھاتے ؛ اثاثہ جاتی کھاتے ۔

Published (Real accounts) : (تجارت) مشتہر حسابات ۔

Quarterly trade accounts : (تجارت) سہ ماھی بیوپار کھاتے ۔

Real accounts : =(Property accounts) مال و جانداد کھاتے ؛ اثاثہ جاتی کھاتے ۔

Receivable accounts : (تجارت) واجب الوصول کھاتے ۔

Receivable insurance accounts : (تجارت) واجب الوصول بیمہ کھاتے ۔

Receivable policy accounts : (تجارت) قابل وصول پالیسی کھاتے ۔

Revenue accounts : =(financial accounts) (تجارت) مالیاتی کھاتے ۔

Account sale or sales : (n) بکری کا حساب ؛ (تجارت) حساب فروختگی ۔

Accounts bearing interest : (n) (تجارت) سودی کھاتے ۔

Accounts department : (n) شعبہ٭ محاسبی ۔

Accounts of receivers : (تجارت ) تولیتی کھاتے ۔

Accounts payable : (n) حساب واجب الادا ۔

Accounts receivable : (n) حساب واجب الوصول ۔

Accounts receivable financing : حساب واجب الوصول برائے زر کاری۔

Accounts receivable insurance : بیمہ حساب واجب الوصول ۔

Accounts receivable ledger : بہی حساب واجب الوصول ۔

Accounts stated (or accepted) : (n) (تجارت ) منظور شدہ حساب ؛ تسلیم شدہ حساب ۔

Accoutre : (v) [MFr."accoustrer","accoutrer"] ملبوس کرنا ؛ مجہز کرنا ؛ سجانا ؛ آراستہ کرنا ۔

Accoutrement : (n) [MFr."accoustrement","accoutrement"] (۱) لوازمات آرائش ۔(۲) ( فوجی ) سامان ( وردی اور ہتھیار چھوڑ کر ) ۔(۳) ملبوس کرنے کا عمل ۔

Accredit : (v) [Fr."accrediter"] (۱) اعتماد و اثر حاصل کرنا ۔(۲) ایلچی یا سفیر روانہ کرنا ؛ سفارت بھیجنا ۔(۳) منسوب کرنا ( کسی بات یا عمل کا کسی طرف )۔

Accreditation : (n) اعتماد حاصل کرنے کی کارروائی ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) ماموری ؛ منظوری ؛ (تاریخ و سیاسیات ) سند سفارت دینا ؛ سند اعتماد دینا ۔

Concurrent accreditation : ( تاریخ و سیاسیات ) بیک وقت سند اعتماد دینا ۔

Accredited : (a) مستند ۔

Accredited agent : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) مستند نامہ نگار ؛ مستند ایجنٹ ۔

Accrementitial : (adv) ( حیاتیات ) عضویاتی نمو سے متعلق ۔

Accrementition : (n) ( حیاتیات ) عضویاتی نمو ۔

Accresce : (v) [L."accrescere"] حاصل ہونا ؛ میسر ہونا ۔

Accrescence : (n) مسلسل نمو ۔

Accrescent : (a) لگاتار نشو و نما پانے والا ؛ تن افزا ۔

Accrete : (v) [L."accret-","accrescere"] جڑواں اگنا ؛ ساتھ ساتھ اگنا ؛ ہم نمو ہونا ؛ جوڑ ملانا ۔

Accrete : (a) [L."accretus"] ہم نمو ؛ واصل ۔

Accretion : (n) [L."accretionem"] (۱) مسلسل نمو ؛ ہم نمائی ؛ بروز ؛ نشو و نما ( جو عضوی زوائد کے ذریعہ ہو ) ۔(۲) نمو کا عمل بیرونی اضافہ سے ۔(۳) خارجی مادہ یا اشیاء کا وصل جو زیادتی کا باعث ہو ؛ الحاق ؛ اضافہ ( خارجی مادہ کا اصل شے میں ) ؛ وہ شے جو اضافہ ہوتی ہو ؛ زوائد ؛ افزونی ۔(٤) کسی ترکہ یا وراثت میں اضافہ جو ناکام شریك وارث یا شریك موتی الیہ کے حصہ کو وصل کرنے سے پیدا ہو ۔(٥) (طب) بڑھاؤ ؛ ( معاشیات ) ایزاد ؛ ( حیاتیات ) تن افزائی ؛ (لسانیات) الحاق ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) اضافہ ۔

Artificial accretion (of territory) : ( تاریخ وسیاسیات ) ارادی اضافہ ۔

Natural accretion : ( تاریخ وسیاسیات ) قدرتی اضافہ ( افزونی )۔

Accretion to territory : (تاریخ و سیاسیات) اراضی یا علاقے کا اضافہ ۔

Accretive : (a) اضافے سے متعلق ؛ الحاقی ۔

Accretive element : (n) (لسانیات) الحاقی عنصر ۔

Accroach : (v) [OFr." acrocher"] آنکس سے کھینچ کرنکالنا ؛ اپنی طرف کھینچ کر لانا ؛ حاصل کرنا ۔

Accroach to oneself : (v) غصب کرنا ؛ ناجائز قبضہ کرنا ۔

Accroaching : (n) غصب کرنا ؛ اعلا اقتدار کو غصب کر لینا ۔

Accrual : (n) [See Accrue] زیادتی ؛ حصول ؛ (تجارت و معاشیات) واجب التحصیل ۔

Accrual basis : (n) (تجارت و معاشیات) بنیاد واجب التحصیل ۔

Accrual basis of accounting : ( n ) (تجارت و معاشیات) حساب بر بنیاد واجب التحصیل ؛ ایزاد اساسی حساب داری ۔

Accrual clause : (n) شق وراثت ۔

Accrue : (v) [L."accrescere"] فطری طور پر حاصل ہونا ؛ میسر آنا ؛ ملنا ( خاص کر سود وغیرہ کا ) ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) حاصل ہونا ۔

Accrued : (a) ( معاشیات ) اضافہ شدہ ۔

Accrued holiday / remuneration : (تجارت و معاشیات) واجب الحصول رخصت کا معاوضہ ۔

Accrued interest : (n) ( تجارت ) سود واجب الحصول ؛ جمع شدہ سود ۔

Accubation : (n) [L."accubationem"] (۱) میز پر تکیہ لگانے کا قدیم انداز نشست ۔ (۲) میز پر ٹیک لگانے کا قدیمی طرز ۔

Acculturation : (n) ثقافیت ؛ (تاریخ وسیاسیات) انتقال تہذیبی ؛ کسب تہذیبی ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) اخذ تہذیب ؛ ثقافت پذیری ؛ ( سماجیات ) ثقافیت ۔

Marginal acculturation : ( تاریخ و سیاسیات ) خفیف انتقال تہذیبی ۔

Accumbent : (a) [L."accumbentem","accumbere"] (۱) میز سے ٹیک لگائے ہوئے ہونا ۔ (۲) (نباتیات) ٹیکنے والا ؛ متّکی ؛ مسندی ۔

Accumulate : (v) [L."accumulatus / accumulare"] جوڑ جوڑ کر جمع کرنا ؛ تھاک لگانا ؛ ڈھیروں ہونا ؛ ڈھیر کرنا ؛ جمع کرنا ؛ انبار ہونا ؛ جمع ہوتا جانا ؛ بمدارج حاصل کرنا ؛ تدریجاً حاصل کرنا؛ کئی اسناد ( ڈگریوں ) کا حاصل کرنا ۔

Accumulate b : (n) (تجارت و معاشیات) جمع شدہ بونس ۔

Accumulate deviation : (n) (شماریات) انحراف مجتمع ۔

Accumulate dividend : (n) (تجارت و معاشیات) جمع شدہ منافع حصص ؛ جمع شدہ مقسوم ۔

Accumulate intension : (n) (لسانیات) اجتماعی تعبیر ۔

Accumulation : (n) [L."accumulationem"] (۱) جمع کرنے کا عمل ۔ (۲) سود در سود سے سرمایہ میں اضافہ ؛ اضعاف مال ؛ افزائش زر ؛ اصل کی بڑھوتری ( سود ) ۔ (۳) مختلف افعال کا ایک میں اجتماع ؛ ملا دینا ۔ (٤) ڈھیر ؛ انبار ؛ کثرت ؛ ذخیرہ ۔ (٥) ( حیوانیات و معاشیات) اجتماع ؛ (تاریخ و سیاسیات) جمع ۔

Accumulation coefficient : (n) ( شماریات ) نمانندہ اجتماع ۔

Accumulation stock : (n) جمعی ذخیرہ ۔

Accumulative : (a ) [L."accumulat-","accumulare"] (۱) اجتماعی ؛ مجموعی ۔ (۲) اضافہ پذیر ؛ بڑھتا ہوا ؛ بڑھن ہار ۔ (۳) جمع کرنیوالا ؛ سرمایہ گر ؛ دولت کش ۔

Accumulatively : (adv) اجتماعی طور پر ۔

Accumulativeness : (n) جمع پذیر ہونے کی صفت ؛ جمع پذیری ۔

Accumulator : (n) [L."accumulat-","accumulare"] (۱) جوڑنے والا ؛ جمع کرنے والا ؛ اکھٹا کرنے والا ؛ جامع ؛ اجتماع کن ؛ (طبیعیات ) اکو مو لیٹر ۔ (۲) کماو ؛ سرمایہ اندوز ؛ کئی اسناد کا حاصل کرنے والا ۔ (۳) خزانہ ؛ جامع برق ؛ برقی ذخیرہ خانہ ؛ ذخیرہ گر ۔

Accumulator plates : (n) ذخیرہ تختیاں ۔

Accuracy : (n) [See Accurate] صحت ؛ ٹھیک ٹھیک ہونا ؛ درست ہونا ؛ درستی ؛ (سماجیات) صحت ؛ درستی ؛ (ریاضی و طبیعیات) صحت ۔

Accuracy test : (n) (تجارت و معاشیات) آزمائش درستی ۔

Accurate : (a) محتاط؛ ٹھیک ٹھیک ؛ درست ؛ راست ؛ صحیح ؛ (طبیعیات و ریاضی) معیاری ؛ معتبر ۔

Accurately : (adv) بے نقص ؛ غلطیوں سے مبرّا ؛ صحت کے ساتھ ۔

Accurateness : (n) صحت ؛ درستی ؛ راستی ۔

Accurse : (v) [A prep.+ OE.Cursian] بد دعا دینا ؛ کوسنا ؛ لعنت بھیجنا ؛ مکمل تباہی یا مصیبت کی نذر کرنا ۔

Accurse / Accurs : (a) (۱) ملعون ؛ لعنت زدہ ؛ لعین ؛

مردود ؛ راندهٔ درگاه ؛ کم بخت ؛ بد بخت ؛ تیره بخت ۔ (۲) قابل نفرت ؛ منحوس ۔

Accusable : (a) قابل تہمت ؛ قابل الزام ؛ لائق نفرت ؛ تہمت آمیز ۔

Accusably : (adv) ملزمانه طور پر ؛ تیره بختی سے ؛ قابل نفریں صورت کے ساتھ ۔

Accusal : (n) افترا ؛ تہمت ۔

Accusant : (n) [L."accusantem","accusare"] الزام لگانے والا ؛ تہمت لگانے والا ؛ نالش کرنے والا ؛ مستغیث ۔

Accusation : (n) [L."accusantem","accusare"] (۱) تہمت ؛ الزام ؛ علت ؛ شکایت ۔ (۲) الزام دینا ؛ ملزم قرار دینا ؛ ملزم ٹھہرانا ؛ متہم ہونا ؛ قصور تھوپا جانا ۔ (۳) الزام جرم ؛ انتساب جرم ؛ ( فلسفه و نفسیات ) الزام دہی ۔ (٤) استغاثه ؛ نالش ۔

Accusatival : (a) کسی فعل کا مفعول ہونا ؛ مفعولی ؛ حالت مفعولی کا یا اس سے متعلق ۔

Accusative : (a) [L."accusativus"] ( نحو ) رسم منصوب ؛ مفعول ۔

Accusative case : (n) حالت مفعولی ؛ (لسانیات) مفعولی حالت ۔

Accusatively : (adv) مفعول کے طور پر ۔

Accusatorial : (a) [L."accusatorius"] مستغیث سے متعلق ؛ عدالتی ( بخلاف انتظامی، جس میں جج اور پیروکار ایک ہوتے ہیں ) ۔

Accusatorial procedure : (n) طریق تحقیقات(جس میں مستغیث اور حاکم ایک ہی شخص نہیں ہوتے) ۔

Accusatory : (a) [L."accusatorius"] الزام آمیز ؛ شکایت آمیز ؛ تہمت آمیز ؛ الزامی ؛ اتہامی ۔

Accuse : (v) [L. "accusare"] (۱) الزام دھرنا ؛ قصوروار ٹھہرانا ؛ تہمت لگانا ؛ استغاثه دائر کرنا ۔ (۲) الزام لگانا ؛ مجرم ٹھہرانا ؛ الزام دینا ؛ متہم کرنا ؛ طوفان باندھنا ؛ تہمت دھرنا ؛ چھدارکھنا ؛ کسی کے سر تھو پنا ۔ (۳) دغا دینا ؛ راز ظاہر کر دینا ؛ منکشف کرنا ؛ افشا کرنا ؛ فاش کرنا ؛ کھولنا ۔ (٤) (استعارتاً) ظاہر کرنا ؛ جتانا ؛ معلوم کرانا ؛ اشاره کرنا ؛ بتا دینا ۔

Accused : (n) ملزم ؛ شخص ماخوذ ۔

Accusing : (n) الزام لگانا ؛ تہمت لگانا ۔

Accusingly : (adv) متہمانه ؛ مستغیثانه ؛ مدعیانه طور پر ۔

Accustom : (v) [OFr."acostumer"] (۱) آشنا بنانا ؛ مروجه بنانا ؛ عادت ڈالنا ؛ مشق کرنا ؛ معمول بنا لینا ۔ (۲) عادی ہونا ؛ خوگر ہونا ؛ سدھانا ؛ مطابق کر لینا ؛ ( سماجیات ) عادی ہونا ۔

Accustomary : (a) معمولاً ۔

Accustomed : (a) حسب معمول ؛ بطور عادت ؛ عادی ؛ معتاد ؛ معموله ؛ بندھی ہوئی ؛ آشنا ۔

Accustomedness : (n) عادت پذیری ؛ عادی ؛ معتاد ؛ آشنا ہونے کی صفت یا حقیقت ۔

Ace : (n) [L."as"] (۱) ایک کا نشان جو پانسه یا گنجفه یا تاش پر بنا ہوتا ہے ۔ (۲) اکّا ؛ ایک نمبر ؛ پہلا نشان ۔ (۳) ایک فرانسیسی ہواباز کا نام جس نے جنگ عظیم میں دشمن کے تین جہاز مار گرائے تھے ؛ ایک اچوک ہواباز ۔ (٤) ٹینس کی ایک سروس جس سے مقابل والا ہار جائے ۔ (٥) ( استعارتاً ) نقصان ؛ بدبختی ؛ بد قسمتی ؛ کمال ؛ کاملیت ؛ تکمیل ۔

Ambs ace : پو کی دو اکائیاں ؛ (مجازاً) بدنصیبی ؛ کم نصیبی ۔

Deuc ace : دو اور ایک کا پھینکنا ؛ تین کانے ۔

To bate an ace : ہلکی سے ہلکی تخفیف کرنا ؛ بہت تھوڑا گھٹانا ۔

Within an ace of : بہت قریب ؛ بال برابر فاصله پر ؛ بہت کم فاصله پر ۔

Ace : (v) اپنے حریف کے خلاف اکّا مار لینا ۔

Ace point : (n) تختهٔ نرد کا پہلا خانه جہاں سے چالیں شروع ہوتی ہیں ؛ گوٹ بیٹھک ۔

Ace quia : (n) نہر ۔

- acea : ( لاحقه ) جانوروں کی قسم یا ذات بتانے

کے لئے ناموں میں استعمال ہوتا ہے مثلاً Crustacea

- aceae : (لاحقہ) اس سے درختوں کی انواع کے نام بنتے ہیں مثلاً Rosaceae

- acean : Acea کی طرح ایک لاحقہ ہے ۔

Acedia : (n) [Gr."acedin"] سستی ؛ کاہلی ؛ روحانی بے حسی ۔

Acedia : (n) [ Sp."acedia"] ایک قسم کی مچھلی جو جزائر غرب الہند میں پائی جاتی ہے ۔

Acediamine : (n) [ACE (Tic) + Diamine] امونیا کا ایک مرکب جس کی ترکیب یوں $C_2\ N_2\ H_6$ ہے ۔

Acediast : (n) سست ؛ کاہل ۔

Aceldama : (n) [Aram."okal dama"] (۱) بیت المقدس کے قریب ایک باغ جو خوں بہا سے خریدا گیا تھا اس لئے (استعارتاً) خونریزی یا کشت و خون کا میدان ؛ قتل گاہ ؛ مقتل ۔ (۲) نا خوشگوار یادوں کا مقام ۔

Acellular : (a) [A + Celluar] بے خلیے کا ؛ غیر خلیوی ۔

Acenaphthene : (n) [Ace (tic) + Naphthene] نفطلین کے گروپ کا ایک کیمیاوی مرکب ( $C_{12}\ H_{10}$ )

Acenaphthylene : (n) نفطلین کے گروپ کا ایک مرکب جس میں ہائیڈروجن کے دو جوہر کم ہوتے ہیں ( $C_{12}\ H_8$ ) ۔

Acenesthesia : (n) مفقودالحواسی ۔

Acentric : (a) [Gr."acentros"] لامرکز ؛ بغیر مرکز کا ؛ بے مرکز ؛ (طب) لامرکزی ۔

Acentrous : (a) ( حیاتیات ) بے مرکزہ ۔

- aceous : ( لاحقہ ) تاریخ طبعی کے اسماء کے آخر میں لگا کر اس سے صفات بناتے ہیں ۔

Acephala : (a) [Gr."acephala"] بے سرکا ؛ بے سرا ؛ صدف نما جانوروں کی عظیم نوع میں سے ایک ۔

Acephalan : (a) [Gr.] Acephala سے متعلق ۔

Acephali : (n) [Gr."acephalos"] (۱) ( تاریخ طبعی ) (فرضی، خیالی ) بے سر کا انسان یا جانور ۔

(۲) (تاریخ کلیسائی ) عیسائیوں کے مختلف گروہوں اور جماعتوں کا نام جس کا کوئی رہنما یا سربراہ یاپادری نہ ہو ۔

Acephalia : (n) بے سری ۔

Acephalobrachia : (n) بے سرو بازوئی ۔

Acephalocardia : بے سرو قلبی ۔

Acephalochiria : بے سرو دستی ۔

Acephalocyst : (n) [Gr."acephalos+cystis"] بے سر کا کیڑا ؛ بے سرا کیڑا ؛ (طب) بے سری تھیلی ۔

Acephalogaster : (n) بے سرو شکمی ۔

Acephalopodia : (n) بے سرو پائی ۔

Acephalorachia : (n) بے ریڑھ اور سری ۔

Acephalostomia : (n) بے سرو دہنی ۔

Acephalothrocia : (n) بے سرو صدری ۔

Acephalous : (a) [L."acephalus"] (۱) بے سرکا ؛ بے سرا ۔ (۲) بغیر رہنما کا ؛ خود مختار ؛ ( علم حیوانیات ) بن سرا ؛ جس کے سر کی شکل مرتب نہ ہوئی ہو ؛ عدیم الراس ؛ ( علم نباتیات ) سر بریدہ ؛ بے سر ؛ فاقدالراس ۔ (۳) (عروض) ناقص مصرعہ جس کا پہلا بول چھوٹ گیا ہو ؛ بلا آغاز ( جیسےایک ناقص مخطوطہ یا نظم ) ۔

Acephalus : (n) جنین بے سر ۔

Acerate : (a) ( حیاتیات ) نوک دار ۔

Acerate : (n) ایک قسم کا نمک ؛ نمک آج ۔

Acerb : (a) [L."acerbus"] کھٹا ؛ ترش ( کچے پھلوں کی طرح ) ؛ کڑوا ؛ تلخ ۔

Acerbate : (v) [L."acerbat-"," acerbare"] ترش کرنا ؛ کھٹا کرنا ؛ تلخ کرنا ؛ کڑوا بنانا ۔

Acerbate : (a) کھٹا ؛ کڑوا ؛ تلخ ؛ ترش ۔

Acerbic : (a) [L."acerbus"] کھٹا ؛ ترش ؛ درشت ؛ کرخت ؛ ناگوار ۔

Acerbity : (n) [L."acerbitatem"] (۱) ترشی ؛ تلخی ؛ درشتی ؛ کھٹاس ۔ (۲) (استعارتاً آدمی اور اس کے لہجے کے لئے ) خشونت ؛ تندروئی ؛ درشتی ؛ تند مزاجی ؛ آتش مزاجی ۔

Aceric : (a) [mod. L."acericus"] پیپل سے متعلق ؛آجی ۔

Acerose : (a) [L."acerosus"] (۱) بھوسی کیطرح یا ملا ھوا ۔ (۲) ( نباتیات ) سوئی کی شکل کا اور سخت جیسے برگ صنوبر یا برگ انناس ؛ نکیلا ؛ سوئی نما ۔

Acerra : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) عوددان (قدیم رومی) ۔

Acervate : (a) [L."acervatus"] گچھوں کی شکل میں اگنے والا ؛ معقد ؛ گچھیلا ؛ خوشہ دار ؛ تودکی ؛ تودہ نمو ۔

Acervately : (adv) گچھیلے طریقہ سے ۔

Acervation : (n) ڈھیر لگانا ؛ ڈھیر کرنا ؛ انبار لگانا ۔

Acervative : (a) انبار پذیر ؛ ڈھیر لگنے والا ۔

Acervuline : (a) چھوٹے ڈھیروں کی شکل میں ؛ ( حیاتیات ) غیر منظم تودکی ۔

Acervulus : (n) تودك ۔

Acervulus cerebri : (n) مغز ریزہ ۔

Acescence : (n) [See Acescent] چاشنی ؛ ترشی ؛ کھٹاس ۔

Acescency : (n) [See Acescent] چاشنی داری ؛ ترش ھونے کی حالت یا صفت ؛ ھلکی ترشی ۔

Acescent : (a) [L."acescentum","acesere"] مائل بہ ترشی ؛ ترشی مائل ؛ خفیف سا کھٹا ؛ مزہ بدلا ھوا ؛ متغیر (مزہ میں ) ۔

Acesodyne : (a) [Gr." akesodynos"] مسکن درد ۔

کیمیاوی ناموں کا سابقہ بمعنی سرکہ ۔

Acetable : (n) [L."acetabum"] سیال ناپنے کا ایك قدیم پیمانہ ؛ بھر طشتری ؛ نصف گل ( Gill ) ۔

Acetabular : (a) پیالہ نما ؛ چسنے کی شکل کا ؛ فنجانی ۔

Acetabuligerous : (a) پیالہ نما جوف رکھنے والا ۔

Acetabuliform : (a) طشتری نما ؛ فنجان شکل ۔

Acetabulum : (n) [L."acetum + abulum"] قدیم رومن لفظ : (۱) سرکے کا پیالہ ؛ سرکہ دان ۔ (۲) (حیوانیات) پیالہ نما جوف یا عضو ؛ فنجان ؛ چسنا ۔ (۳) ( نباتیات ) بعض سماروغ کا جوف ۔

Acetal : (n) [Acet (ic) +Al (cohol) ] ایك بے رنگ رقیق جو روح شراب بنانے میں حاصل ھوتی ھے ؛ ( کیمیا ) ایسیٹل [$CH_3$-CH ($OC_2 H_5^2$)]

Acetaldehyde : (n) ( کیمیا ) ایسیٹلڈھائڈ ۔

Acetaldoxime : (n) ( کیمیا ) ایسیٹلڈوکسیم ۔

Acetamide : (n) ( کیمیا ) ایسیٹامائڈ ۔ ($C_3 H_3 O. NH_2$) ۔

Acetamidophenetole : (n) ( کیمیا ) ایسیٹامیڈو فینیٹول ۔

Acetanilide : (n) ( کیمیا ) ایسیٹانیلائڈ ($C_6 H_5.NH.C_2 H_3O.$) ۔

Acetarious : (a) (۱) (حیاتیات) سلاد سا ۔ (۲) ( ان ساگوں یا ترکاریوں کے متعلق ) جو رائتے یا سلاد میں استعمال ھوں ؛ سلادی ۔

Acetary : (n) [ L."acetarium","acetum"] ناشپاتی وغیرہ میں پایا جانے والا ایك ترش گودا جو پھل کے پیندے کے قریب کنکریلے اجزا کے تودے میں ملفوف رھتا ھے ۔

Acetate : (n) ترشابہ ؛ وہ نمك جو سرکہ کے تیزاب کو ایك عنصر کے ساتھ ملانے سے بنتا ھے ؛ نمك سرکہ ؛ ( کیمیا ) ایسیٹیٹ ۔

Acetated : (a) جس میں سرکے کا تیزاب ملایا گیا ھو ۔

Acetate silk : (n) ( کیمیا ) ایسیٹیٹ سلك ۔

Acetic : (a) [L."acetum"] ( کیمیا ) ایسیٹك ؛ سرکے کی خاصیت کا ۔ سرکے سے متعلق ۔

Acetic acid : (n) وہ خاص تیزاب جسے خام الکحل یا پانی میں ملا کر تخمیر سے سرکہ تیار ھوتا ھے ؛ ( کیمیا ) ایسیٹك ایسڈ ؛ ایسیٹك تیزاب ؛ سرکے کا تیزاب ۔

Acetic ether : (n) (کیمیا) ایسیٹك ایتھر ۔

Acetification : (n) سرکہ بنانے کا عمل ؛ سرکہ سازی ۔

Acetifier : (n) سرکہ ساز (آلہ یا شخص) ۔

Acetify : (v) سرکہ بنانا ؛ ترش ہونا ؛ کھٹا ہو جانا ۔

Acetimeter : (n) [L."acetimetre"] سرکہ پیما ۔

Acetimetry : (n) [L."acetum + metry"] سرکہ یا سرکے کی تیزابیت یا قوت یا کسی مادہ میں اس کے تناسب کا تخمینہ لگانا ؛ سرکہ پیمائی ۔

Acetin : (n) [Acet - + in (e)] سرکے کی گلیسرین ؛ ( کیمیا ) ایسٹین ۔

Acetize : (v) [L."acetum"] دیکھو Acitify

Aceto acetic acid : (n) ( کیمیا ) ایسٹو ایسیٹک ایسڈ ۔

Acetone : (n) ایک بے رنگ صاف رقیق جو سرکے کے تیزاب سے ہم رشتہ ہے لیکن اس میں آکسیجن کی مقدار کم ہوتی ہے ؛ ( کیمیا ) ایسیٹون ۔

Acetonitril : (n) ( کیمیا ) ایسیٹوناٹترائل ۔

Acetophenone : (n) ( کیمیا ) ایسیٹوفینون ۔

Acetose : (a) [L."acetosus"] سرکے کے مزہ کا ؛ کھٹا ۔

Acetosity : (n) سرکے کے ذائقہ کا ہونا ۔

Acetous : (a) [L."acetosus"] سرکہ صفت ؛ سرکہ کے وصف کا ؛ تلخ ؛ ترش ؛ کھٹا ۔

Acetum : (n) [L.] سرکہ ۔

Acetyl : (n) ( کیمیا ) ایسیٹائل ۔

Acetyl derivative : (n) ( کیمیا ) ایسیٹائل مشتق ۔

Acetylata : (n) ( کیمیا ) ایسیٹلاٹا ۔

Acetylation : (n) ( کیمیا ) ایسیٹلانا ۔

Acetylene : (n) [Acetyl + - ene] ( کیمیا ) ایسیٹیلین ۔

Acetylide : (n) ( کیمیا ) ایسیٹلائڈ ۔

Achaean : (a) قدیم یونان کے شہر آکیا سے متعلق یا آکیا کا ؛ یونان کا یا اس سے متعلق ۔

Achaean league : (n) ( تاریخ ) یک بن لیگ ۔

Achaemenid : (n) [Fr."achaimenides"] قدیم ایران کے فرمانرواؤں کا ایک رکن ۔

Achaenocarp : (n) [Gr."a+chaenin+carpos"] نا شگاف پھل ۔

Achaetous : (a) ( حیاتیات ) بے ابرو ؛ بے ابرہ ۔

Achar : (n) [Per."achar"] اچار ۔

Acharnement : (n) [L."Adcarnare"] خون آشام غصہ ۔

Acharya : (n) [Skr.] آچاریہ ۔

Achate : (n) عقیق سنگ سلیمانی ۔

Ache / Ake (v) (۱) درد کرنا ؛ دکھنا ؛ درد میں مبتلا ہونا ؛ ٹیس اٹھنا ؛ مسلسل درد میں مبتلا رہنا ۔ (۲) دکھانا ؛ درد میں مبتلا کرنا ۔

Ache : (n) درد ؛ ذہنی یا جسمانی درد ؛ وجع ۔

Ache : (n) انگریزی حرف ( H ) کا نام ۔

Acheilary / Achilary : (a) [Gr."a+chilos"] چہرہ گل جس میں لب کی کمی ہو ؛ فاقدالشفتین ؛ بے لب ۔

Acheilous : (a) فاقدالشفتین ؛ بغیرلب کا ؛ بے لبی ۔

Acheless : (a) بلا درد ۔

Achene : (n) [Gr."a+chaenin"] بیج کی شکل کا ایک چھوٹا نازک پھل ؛ ناشگافہ ؛ ثمرک ؛ یک تخمہ (پھل) ۔

Acheron : (n) [Gr.] پاتال کی ایک خیالی ندی ؛ ( استعارتاً ) جہنم کا علاقہ ۔

Acherontic : (a) تاریک ؛ اکیرن کو پار کرنے کا منتظر ؛ جاں بلب ؛ قریب المرگ ۔

Acheta : (n) [Gr."acheta"] جھینگر کی ایک قسم ۔

Acheulean : (a) (تاریخ وسیاسیات) ایشولی ( فرانس کا ایک مقام سینٹ ایشولی سے منسوب ) ۔

Achievable : (a) انجام دینے کے قابل ؛ قابل حصول ؛ قابل تکمیل ؛ پانے کے قابل ؛ تکمیل پذیر ۔

Achieve : (v) [late L."ad caput verire"] (۱) انجام دینا ؛ خاتمہ

تک پہنچانا ؛ کامیابی سے ختم کرنا ؛ تکمیل کرنا ؛ پورا کرنا ۔ (۲) پانا ؛ حاصل کرنا ؛ کسی مقصد تک پہنچنا ؛ جالینا ؛ پالینا ( مقصود کو ) ؛ فائز ہونا ۔

Achieved status : (n) ( سماجیات ) حاصل شدہ حیثیت ؛ اکتسابی حیثیت ۔

Achievement : (n) [See achieve] (۱) تکمیل ؛ انجام دہی ؛ پورا کرنا ؛ کار نمایاں ؛ مراد ؛ حاصل ؛ کامیابی ؛ کامرانی ؛ (فلسفہ و نفسیات ) تحصیل ؛ حصول ۔ (۲) توقیع ؛ طغرا ۔ (۳) نشان امتیاز جو کسی مہم سر کرنے کی یادگار ہو ؛ ( نقابت میں ) { اس معنی میں اسکی بگڑی ہوئی شکل Hatchment ہے } ۔

Social achievement : (n) (سماجیات) سماجی کامیابی ۔

Achievement quotient : (n) (فلسفہ و نفسیات) درجہ تحصیل ۔

Achievement test : (n) آزمائش تحصیل ؛ محاسبہ کمال ؛ کسی فن میں تحصیل کمال کی آزمائش ۔

Achiever : (n) حاصل کرنیوالا ؛ تکمیل کرنیوالا ۔

Achill : (adv) سردی کی حالت میں ۔

Achillea : (n) [Achilles] ایک قسم کا پودا ؛ بومادران ۔

Achillean : (a) [Achilles] Achilles کے مشابہ ؛ ناقابل تسخیر؛ غیر ضرر تدبیر ؛ ناقابل شکست ۔

Achilles : (n) ایکیلز ( ہومرکی داستان کا ہیرو ) ۔

Achilles argument : (n) (فلسفہ و نفسیات) ایکیلز کی دلیل ۔

Achilles heel : (n) غیر محفوظ جگہ ۔

Achilous : دیکھو Acheilous

Achime : (adv) گجر بجتا ہوا ۔

Achirite : (n) [Akir Mohmet] تانبے کا ایک شفاف سلیکیٹ جو شش پہلو منشور میں بلور بنتا ہے ۔

Achkan : (n) [Hindi."ackan"] اچکن ۔

Achlamydeous : (a) [Gr."a"+"chlamyda"] بے خول ؛ بے مسند گل ؛ بے طشتری ؛ بے غلاف ؛ بے قبا ۔

Achloroplyllous : (a) ( حیاتیات ) بے سبزمائی ؛ غیر کلوروفیلی ۔

Acholous : (a) [Gr."acholos"] بے پت کا ؛ بے صفرا ۔

Acholuria : (a) پیشاب میں صفراوی رنگ کا نہ ہونا جو ایک قسم کے یرقان کی نشانی ہے ۔

Achondroplasia : (n) ایک بیماری جس میں کرکری ہڈی کی طبعی نشو و نما نہیں ہوتی جسکے باعث بونا پن ہوجاتا ہے ؛ بے نمو کری ۔

Achroacyte : (n) ( علم تشریح ) بے رنگ خلیہ ۔

Achroite : (n) [Gr."achroos"] البا میں پایا جانیوالا ایک نرملین ( ایک قسم کا پتھر جو نگینے کے طور پر استعمال ہوتا ہے ) ۔

Achromacyte : (n) سرخ خون کا خلیہ جس کارنگ جاتا رہا ہو ۔

Achromat : (n) ( طبیعیات ) خاتم رنگ ۔

Achromatic : (a) [Gr."achromatios"] (۱) ( مناظریات ) بے رنگ ؛ بے لون ؛ عدیم اللون ؛ ( جس میں شعاعیں بغیر منکسر ہوئے گزر جائیں ) ۔
(۲) خلیوں کا ؛ نسیجی ۔
(۳) (طبیعیات ) خاتم رنگی ۔
(٤) (فلسفہ و نفسیات) بے رنگ ۔

Achromatic combination : (n) بے رنگی اجتماع ۔

Achromatic lense : (n) (طبیعیات) خاتم رنگی لینس ؛ عدیم اللون عدسہ ۔

Achromatic prism : (n) ( طبیعیات ) خاتم رنگی پرزم ؛ خاتم رنگی منشور؛ عدیم اللون منشور ۔

Achromatic telescope : (n) ( طبیعیات ) خاتم رنگی دوربین ۔

Achromatically : (adv) بے رنگ طریقہ پر ۔

Achromaticity : (n) بے رنگی ۔

Achromatism : (n) بے رنگ پنا ؛ ( طبیعیات ) ختم رنگی ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) بے رنگیت ۔

Achromatization : (n) بے رنگ کرنے کا عمل اور طریقہ ۔

Achromatize : (v) بے رنگ کرنا ۔

Achromatopsia : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) بے رنگی ؛ رنگ کوری۔

Achromatopsy : (n) رنگ اوندھا (وہ مرض جس میں رنگ کا امتیاز نہ ہو )۔

Achromia : (a) [a -+Gr."chroma"] طبعی رنگ کا فقدان خصوصاً خون کے لال خلیوں اور جلد میں ۔

Achronism : (n) [Gr."achronos"] ابدی حالت ۔

Achronistic : (n) ( لسانیات ) یك زمانی ۔

Achroous : (a) [Gr."achroos"] بے رنگ ۔

Achter : (a) پچھلا -

Achylous : (a) [Gr."achylos"] بغیر کیلوس ۔

Achymous : (a) [Gr."achymos"] بغیر کیموس ۔

Acicula : (n) [L."acus"] سوئی جیسی پتلی چیز یا جسم ؛ لاغر چیز ؛ نازك چیز ؛ سوزن نما کوئی چیز ؛ کانٹا ۔

Acicular : (n) سوئی جیسی ؛ پتلی ؛ لاغر یا نازك ؛ (جغرافیہ) غولہ دار؛ (حیاتیات) سوزینہ ؛ خاردار ۔

Acicularly : (adv) لاغر طریقہ پر ؛ نزاکت کے ساتھ۔

Aciculate : (a) سوئی سے نشان بنایا ہوا ؛ خاردار ؛ سوزن دار ۔

Aciculated : (a) پتلی لکیروں سے نشان لگایا ہوا ( مثلاً سوئی سے نشان لگایا گیاھو )۔

Aciculum : (n) [ Late L."acicula"] ( حیاتیات ) سوزن ۔

Acid : (a) [L."acidus"] (۱) کھٹا ؛ ترش ؛ ذائقہ میں تیز ؛ سرکہ جیسا ذائقہ والا ۔(۲) تیزابی ؛ ترشہ صفت ؛ ترشوئی ؛ تیزاب ؛ ترشہ ؛ حامض ؛ ایسڈ ؛ کھٹی چیز ۔

Acid and Chemical damage policy : ( تجارت و معاشیات ) تیزابی اور کیمیائی خسارہ پالیسی ۔

Acid base regulation : ترشہ اساسی نظم ؛ ترشاسی نظم ۔

Acid Bessemer process : ( کیمیا ) ایسڈ بیسیمر عمل ۔

Acid decomposition : (n) ترشئی تحلیل ۔

Acid fast : (n) ترشہ سے آسانی کیساتھ بے رنگ نہ ہونے والا ۔

Acid forming : (n) ترشہ زا ۔

Acid halide : (n) (کیمیا) ایسڈ ہیلا ئڈ ۔

Acid hydrolysis : (n) (کیمیا) ترش تحلیل مائی ۔

Acid oxide : (n) (کیمیا) تیزابی اوکسا ئیڈ ۔

Acid process : (n) تر شئی طریقہ ۔

Acid proof : (n) (کیمیا) تیزاب روك ؛ ترشہ روك ۔

Acid radical : (n) (کیمیا) ایسڈ ریڈیکل ؛ تیزابی اصلیہ ؛ تر شئی اصلیہ ۔

Acid reducing agent : (n) (کیمیا) تیزابی تحویل عامل ۔

Acid reduction : (n) (کیمیا) تیزابی تحویل ۔

Acid resistant : (n) (کیمیا) مزاحم تیزاب ۔

Acid rock : (n) ترشئی چٹان ۔

Acid salt : (n) (کیمیا) تیزابی نمك ۔

Acid sodium sulphate : ایسڈ سوڈیم سلفیٹ ۔

Acid solution : (n) ترشئی محلول ۔

Acid-test: (n) (۱) سونے کی ایك جانچ ؛ (کیمیا) تیزابیت کی جانچ ؛ تیزاب اچھت ۔ (۲) (مجازاً) فیصلہ کن آزمائش ؛ امتحان ۔

Acid test ratio : (تجارت و معاشیات) تیزاب جانچ نسبت ۔

Acid - tide : (n) مد ترشہ ۔

Acid value : (n) (کیمیا) تیزابی قدر ۔

Acidic : (a) (کیمیا) تیزابی ؛ ترشئی ۔

Acidifiable : (a) تحمیض پذیر؛ ترشوئیت پذیر؛ ترشاوا ۔

Acidifiant : (a) ترشہ بننے یا بنانیوالا ؛ قابل تعمیض ۔

Acidification : (n) ترشائیت ؛ تعمیض ؛ تیزاب سازی ۔

Acidifier : (n) معمض ؛ تیزابیت بخش ؛ ترشانے والا ؛ ترشہ بنانیوالا ۔

Acidify : (v) [L." acidum"] ترش بنانا ؛ تیزابیت بخشنا ۔

Acidifying : (a&n) ترشہ بننے یا بنانیوالا ۔

Acidigenic : (a) ترشہ زا ۔

Acidimeter : (n) [L. "acidum" + Gr. "metron"] ترشہ پیما ؛ تیزابیت ناپنے کا آلہ ؛ ترشینت پیما ۔

Acidimetry : (n) ترشہ پیمائی ۔

Acidity : (n) [L. "aciditatum"] (کیمیا، طبیعیات وغیرہ) تیزابیت ؛ ترشوئیت ؛ حموضیت ؛ ترشینت ۔

Acidity of a base : (کیمیا) کھار کی تیزابیت ۔

Acidolysis : (a) L."acidum"+-o-+lysis] ترشہ پاشی ۔

Acidophil : (n) [acid + - o - + phil] ترشہ رنگین ۔

Acidophilism : (n) ترشہ رنگینی ۔

Acidoresistance : (n) ترشہ مانع ۔

Acidosis : (n) خون میں تیزابیت کے بڑھ جانے کی حالت جو کہ ذیابیطیس میں ہوتی ہے ۔

Acidular : (a) (کیمیا) سوئی نما ۔

Acidulate : (v) [L." acidulus"] تھوڑا کھٹا بنانا ؛ ترش ذائقہ پیدا کرنا ؛ (کیمیا) ترشانا ۔

Acidulated : (a) (کیمیا) ترشایا ہوا ؛ ترشایا ۔

Acidulous : (a) [L. "acidulus"] تیزابیت دار؛ ترشہ آمیز ؛ تیزابیت رکھنے والا ۔

Aciduric : (a) [ ACID+L.durare (to endure)+ic] کھار پسند تیزابی ۔

Acierage : (n) [L. "aciarium"] فولادی چادر چڑھانے کا عمل ۔

Aciform : (a) [L. "acus"] سوزن نما ؛ سوئی کی شکل کا ۔

Acinaceous : (a) بیری نما ؛ مغزدار۔

Acinaces : (n) [Gr. "acinaces"] ایک چھوٹی تلوار یا سروھی یا نیمچہ ؛ (تاریخ وسیاسیات) ایسنے سیز ۔

Acinaciform : (a) سروھی جیسا ؛ نیمچہ نما ؛ (نباتیات) برگ نیمچہ نما ؛ خنجر شکل ۔

Acinetic /Acinesic : (a) [Gr. "acinetos"] حرکت کو روکنے والا ۔

Acinetiform : (a) [L. "acineta"] گل ریشہ کی مانند ۔

Aciniform : (a) خوشہ دار؛ انگور کیطرح چھوٹی گٹھلیاں رکھنے والا ؛ خوشہ وش ؛ انگوری ؛ انگور مانند ۔

Acinose : (a) چھوٹی بیریوں کے گچھے سے بنا ہوا یا اسکے ہم شکل ۔

Acinus : (n) [L.] (۱) ایک گچھہ دار بیری ۔
(۲) انگور یا بیری کا بیج یا گٹھلی ۔
(۳) (علم تشریح ) خوشہ نما غدود ؛ رسنے والے غدود کی وہ نالی جس کا آخری حصہ بند ہو ۔

--acious : ایک لاحقہ جس سے صفت بنتی ہے ۔

Acipenser : (n) اسٹرجن ؛ شارک کے مشابہ ایک بڑی مچھلی ۔

Acipyllus : خطی برگ ۔

-- acitate : ایک لاحقہ ۔

-- acity : ایک لاحقہ جسے acious -پر ختم ہونیوالے اسمائے صفت کے آخر میں لگا کر اسمائے کیفیت بناتے ہیں ؛ اردو میں اس کا قریبی مرادف "ی"یا نیت" ہے ۔

Ack-ack : (n) طیارہ شکن توپ یا اسکا داغنا ۔

Ackemma : (adv) دوپہر سے پہلے۔

Acker : Acre کی متروک شکل ۔

Acknowledge : (v) کسی چیز کا علم رکھنا ؛ اقرارکرنا ؛

سچائی کا اقرارکرنا ؛ ماننا ؛ قبول کرنا ۔ (۲) اقرار کرنا یا پہنچانا ؛ کسی دعوا یا حق کا تسلیم کرنا۔ (۳) قانوناً کسی دعوا کا صحیح جاننا یا جائز ماننا ؛ پسند کرنا ؛ اظہارخوشنودی کرنا ؛ خوش ہونا ؛ خاطر میں لانا۔ (٤) لازمی سمجھنا ؛ رسید دینا ؛ وصول یابی کی اطلاع دینا ۔ (٥) صلہ دینا ؛ انعام دینا (کسی خدمت کا) ۔

Acknowledgeable : (a) قابل تسلیم ؛ قابل قبول ۔

Acknowledged : (a) تسلیم شدہ ؛ جائز یا صحیح یا مستند مانا ہوا ۔

Acknowledgedly : (adv) مسلم طور پر ۔

Acknowledgement : (n) (۱) تسلیم ؛ اقرار؛ قبولیت ؛ اقبال ۔ (۲) رسید ؛ صلہ ؛ معاوضہ ؛ (کامرس) قبولیت ؛ رسید؛ تسلیم ۔ (۳) کسی حالت یا دعوا کا اقبال ؛ کسی فعل یا دستاویز کا اعلان یا اقرار تاکہ اسکو قانونی جواز مل جائے ۔ (٤) کسی تحفہ ، منافع یا پیغام کی وصولیابی یا قبولیت ۔

Acknowledgement due : ( انتظامیہ) رسید طلب ۔

Acknowledgement money : نذرانہ ؛ سلامی کی وہ رقم جو نئے زمیندار کو دوسرے زمیندار کی موت کے بعد پیش کی جائے ۔

Acknowledgement receipt : وصول نامہ ؛ رسید وصولیابی ۔

Acknowledger : (n) تسلیم کنندہ ۔

Aclastic : (a) [Gr."aclastos"] غیر منعطف ۔

Aclinic : (a&n) [Gr.a+clinin] معدل مقناطیسی ؛ مقناطیسی خط استوا (جہاں مقناطیسی سوئی نہیں جھکتی ہے) ؛ بلا رجحان ۔

Aclock : [A + clock] O'clock کی قدیم شکل ۔

Acme : (n) [ Gr. ] نصف النہار؛ حد عروج ؛ انتہا ؛ غایت ؛ سمت الراس ؛ اوج ؛ کمال ۔

Acmestricture : (n) (لسانیات) انتہائی سکڑاؤ ۔

Acne : (n) [Gr.] دانہ ؛ پھنسی ؛ مہاسا روگ ۔

Acneform : (a) (طب) دانہ نما ۔

Acnode : (n) [L." acus + node"] (ریاضیات ؛ علم ہندسہ) وہ علاحدہ نقطہ جو کسی طریق یا قوس سے متعلق ہو ۔

Acoasma : (n) [L.] کان بجنا ۔

Acock : (a) (۱) (ٹوپی کے متعلق) ٹیڑھی ؛ ترچھی ؛ بانکی ؛ جرنیلی ۔ (۲) جنگجو یانہ ؛ متکبرانہ ؛ متمردانہ ؛ مبارزانہ ۔

Acock -bill : (n) لنگر کے پھل کی نوک کی ترچھی یا اوپر اٹھی ہوئی حالت ۔

Acock -horse : (n) بچوں کا ایک کھلونا جس پر بچہ سوار ہوتا ہے ۔

Acold : (a) سرد ماندہ ؛ ٹھنڈا ۔

Acolyctine : (n) اکولکٹائین ، ایک نامیاتی اساس ۔

Acolyte : (n) [Gr. "acoluthos"] گرجا کا ادنی ملازم یا خادم ؛ مددگار ملازم ؛ کارآموز؛ امیدوار؛ ایک مخلص مرید ۔

Acondylous : (a) [Gr. "a +condulos"] غیر ملحق ؛ (حیاتیات) بے مہرہ ؛ بے مہری ۔

Acone : (a) [ a + cone ] (حیاتیات) بے مخروط ۔

Aconelline : (n) (کیمیا) ایک نامیاتی اساس جو اکونائٹ کی جڑ سے حاصل ہوتی ہے ۔

Aconine : (n) [L." aconitum"] وہ القلی جو اکونائٹ کی جڑ سے حاصل ہوتی ہے ۔

Aconite : (n) [L." aconitum"] جدوار؛ ایک قسم کا زہریلا درخت اور اسکی نوع کے دوسرے درخت ۔ (۲) روح جدوار ؛ جدوار کا ست ۔

Aconitic : (a) جدواری ؛ زہریلا ۔

Aconitine : (n) [L. "aconitum"] جدوار؛ تلخ مزہ والا ایک زہریلا نباتاتی القلی ۔

Acopic : (a) [Gr."acopos"] دافع تکان ؛ تھکاوٹ دور کرنیوالی ۔

Acorn : (n) [OE. "aecern"] (۱) شاہ بلوط کا پھل۔ (۲) لکڑی کا وہ مخروطی ٹکڑا جو مستول کے سر پر لگا ہوتا ہے ۔ (۳) بلوطیا ۔

Acorn-shell : (n) بالدار گھونگا ۔

Acorus : (n) [Gr. "acoros"] ایک قسم کا پودا ۔

Acosmism : (n) [Gr. "a+cosmos"] (۱) اس کائنات کے وجود سے انکار یا کسی کائنات سے انکار جس کا تصور خدا سے الگ ہو ۔ (۲) (فلسفہ و نفسیات) نفیٔ کائنات ؛ لاکونیت ۔

Acosmist : (n) کائنات کے وجود کا منکر؛ لاکونیت کا حامی ۔

Acotyledon : (n) [Gr."a+cotyledon" f."cotyle"] وہ درخت جس میں کوئی نمایاں انکھوا نہ ہو ؛ بے بیج پتہ ۔

Acouchi : (n) [Native name in Guiana.] بلسان کی ایک قسم ۔

Acouchy : (n) [Fr." acouchi"] (حیوانیات) گینی چوھے کیطرح ایک چھوٹا کترنے والا جانور ۔

Acoumeter : (n) [Gr."acouinn"+meter] قوت سامعہ کو جانچنے والا ایک آلہ ؛ صوت پیما ۔

Acoustic : (a) [Gr. "acousticos"] (۱) سماعتی ؛ صوتی ؛ متعلق بہ سماعت ؛ (طبیعیات) سمعیاتی ؛ ( لسانیات ) سمعیاتی ؛ سمعی ۔ (۲) دوا یا آلہ جو مددگار سماعت ہوتا ہے ۔

Acoustic centre : (n) (طبیعیات) سمعیاتی مرکز۔

Acoustic colouring : (n) (لسانیات) سمعیاتی رنگ ۔

Acoustic distortion : (n) (طبیعیات) سمعیاتی مسخ ۔

Acoustic energy : (n) (طبیعیات) سمعیاتی توانائی ؛ (لسانیات) سمعیاتی قوت ۔

Acoustic feature : (n) (لسانیات) سمعیاتی خاصہ ؛ سمعیاتی خصوصیت ۔

Acoustic figures : (n) (طبیعیات) سمعیاتی شکلیں ۔

Acoustic grating : (n) (طبیعیات) سمعیاتی گریٹنگ ۔

Acoustic impression : (n) (لسانیات) سمعیاتی تاثر۔

Acoustic intensity : (n) (طبیعیات) سمعیاتی تیزی ؛ سمعیاتی شدت ۔

Acoustic interrometer : (n) (طبیعیات) سمعیاتی تداخل پیما۔

Acoustic nerve : (n) (لسانیات) سمعی رگ ۔

Acoustic phonetics : (n) (لسانیات) سمعیاتی صوتیات ۔

Acoustic radiator : (n) (طبیعیات) سمعیاتی شعاع ریز۔

Acoustic record : (n) (لسانیات) سمعیاتی نقش ۔

Acoustic spectrum : (n) (لسانیات) سمعیاتی اسپکٹرم ۔

Acoustic spot : (n) (طبیعیات) سمعیاتی داغ ؛ سمعیاتی دھبہ ۔

Acoustic technique : (n) (لسانیات) سمعیاتی تکینک ۔

Acoustic wave : (n) (طبیعیات) سمعیاتی لہر یا موج ۔

Acoustical : (a) متعلق بہ سماعت ؛ سماعتی ؛ صوتی ؛ (طبیعیات) سمعیاتی ۔

Acoustical energetics : (n) (طبیعیات) علم سمعیاتی توانائی ؛ سمعیاتی توانائی کا علم ۔

Acoustical filter : (n) (طبیعیات) سمعیاتی چھتا یا فلٹر ۔

Acoustical ohm : (n) (طبیعیات) سمعیاتی اوم ۔

Acoustician : (n) ماہر سمعیات ؛ سمعیاتی ؛ (لسانیات) سمعیات داں ۔

Acousticist : (n) (فلسفہ و نفسیات) ماہر سمعیات ؛ (لسانیات) سمعیات داں ۔

Acousticophobia : (n) (طب) آواز ترسی ۔

Acoustics : (n) سمعیات ؛ علم اصوات ۔

Acoustics (of a building) : (طبیعیات) عمارت کی سمعیات ۔

Architectural acoustics : (طبیعیات) تعمیری سمعیات ۔

Auditorium acoustics : (طبیعیات) اودی توریم سمعیات ۔

Building acoustics : (طبیعیات) مبانی سمعیات ۔

Wave acoustics : (طبیعیات) موجی سمعیات ؛ لهری سمعیات ۔

Acquaint : (v) [L."adcognitare"] (۱) واقف کرانا ؛ مطلع کرنا ؛ خبر دینا ؛ آگاہ کرنا ؛ واقف کرنا ۔ (۲) آگاہ ہونا ؛ مطلع ہونا ؛ باخبر ہونا ؛ واقف ہونا ۔ (۳) کسی شخص یا چیز کے متعلق ذاتی علم رکھنا ۔

Acquaintance : (n) (۱) واقفیت ؛ آشنائی ؛ شناسائی ؛ (۲) ملاقاتی ؛ شناسا ؛ آشنا ۔

Knowledge by acquaintance : علم بالتعارف ۔

Acquaintanceship : (n) شناسائی ؛ جان پہچان ؛ ملاقات ۔

Acquainted : (a) (۱) واقف ؛ با خبر ۔ (۲) باهمی واقفیت رکھنے والا ۔ (۳) ذاتی یا تجرباتی واقفیت رکھنے والا ۔

Acquaintedness : (n) آگاهی ؛ آگاهی کی کیفیت –

Acquest : (n) [L."acquisitum","acquisitum","acquirer"] (۱) حاصل شدہ چیز ؛ حصول ؛ املاك غیر متروکہ ؛ (قانون) حصول املاك بغیر وراثت کے ؛ ملك ذاتی یا غیر متروکہ ؛ جائداد محصلہ ( جو وراثت کےعلاوہ دوسرے ذریعہ سے حاصل ہو ) ۔

Acquiesce : (v) [L."acquiescere"] راضی ہونا ؛ متفق ہونا ؛ رضامند ہونا ؛ چپ چاپ مان لینا ۔

Acquiescence : (n) (۱) منظوری ؛ رضامندی ؛ اتفاق ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) رضامندی ۔ (۲) خاموشی سے کسی تجویز یا کارروائی کا مان لینا ۔

Acquiescent : (a) [L."acquiescentem"] رضامند ؛ راضی ۔

Acquiescently : (adv) رضامندی سے ۔

Acquirability : (n) حصول پذیری ؛ حاصل کرنے کی قوت ۔

Acquirable : (a) قابل حصول ۔

Acquire : (v) [L."acquirere"] (۱) حاصل کرنا ؛ اپنی محنت سے پا لینا ؛ اکتساب کرنا ۔ (۲) وصول کرنا ؛ کسب کرنا ۔

Acquired : (a) ( فلسفہ و نفسیات ) اکتسابی ۔

Acquired character : (n) ( سماجیات ) اکتسابی سیرت ۔

Acquired charateristics : (n) ( سماجیات ) اکتسابی خواص ۔

Acquired pattern : (n) ( سماجیات ) اکتسابی طرز ۔

Acquired tendency : (n) ( سماجیات ) اکتسابی رجحان ۔

Acquirement : (n) اکتساب ؛ حصول ؛ کسب ؛ تحصیل ؛ دستیابی ؛ وہ چیز جو حاصل ہو ؛ شے حاصل شدہ یا حاصل کردہ ۔

Acquirer : (n) کسب کنندہ ۔

Acquiring : (v) کسب کرنا ۔

Acquisition : (n) [L."acquisitionem","acquirere"] تحصیل ؛ اکتساب ؛ حصول ؛ دستیابی ؛ کسب ؛ اکتساب ۔

Class acquisition : طبقاتی تحصیل ۔

Modes of acquisition of citizenship : (تاریخ و سیاسیات) حصول شہریت کے طریقے ۔

Acquisition class : (n) (سماجیات) تحصیل پسند طبقہ ۔

Acquisition cost : (n) (تجارت و معاشیات) دستیابی لاگت حصولی لاگت ؛ مصارف تحصیل ۔

Acquisition department : (n) صیغہ تحصیل ۔

Acquisition of nationality : (تاریخ و سیاسیات) حصول قومیت ۔

Acquisition of territory : (تاریخ و سیاسیات) حصول علاقہ ۔

Acquisition right : (n) حق تحصیل ۔

Acquisition through naturalisation : ملکی بنکر حصول قومیت ۔

Acquisitive : (a) حاصل کرنے کا شوق یا هوس رکھنے والا ؛ متحصل ؛ (سماجیات) تحصیل ۔

Acquisitive mob : (n) (سماجیات) تحصیلی مشتعل مجتمع ۔

Acquisitiveness : (n) اکتساب کا شوق ؛ هوسناکی ؛ شوق تحصیل ؛ (سماجیات) اکتسابیت ؛ تحصیل پسندی ؛ تحصیلیت ؛ (فلسفہ و نفسیات) حصول اشیاء کا میلان ۔

Social acquisitiveness : سماجی تحصیل پسندی ؛ سماجی تحصیلیت ۔

Acquist : (n) تحصیل ؛ حصول ؛ اکتساب ؛ کسب ؛ دستیاب ۔

Acquit : (v) [L."acquitare"] (۱) قرض چکانا ؛ عہدہ برآ ہونا ؛ بری ہونا ؛ پورا کرنا ؛ بجا لانا ۔ (۲) ادا کرنا ؛ بیباق ہونا ؛ چکانا ۔ (۳) رہا کرنا ؛ چھوڑنا ؛ آزاد کرنا ۔ (٤) انجام دینا ؛ ادا کرنا ؛ پورا کرنا ۔

Acquitment : (n) رہائی ؛ ادائیگی ؛ بیباقی ؛ بریت ؛ انجام دہی ۔

Acquittal : (n) (۱) رہائی ؛ چکائی ؛ ادائیگی ؛ بجا آوری ؛ خلاصی ۔ (۲) قانونی کارروائی یا فیصلہ کے ذریعہ رہائی ۔ (۳) فرائض کی انجام دہی ۔

Acquittance : (n) (۱) ادائیگی قرضہ ؛ بیباقی ؛ چکتی ؛ چکوتا ۔ (۲) مخلصی ؛ رہائی ؛ آزادی ۔ (۳) رسید ؛ مکمل وصولیابی ؛ پوری رقم کی بھر پائی ؛ (کامرس) بیباقی ؛ فارغ خطی ۔

Acquitted : (a) الزام سے بری ؛ رہا ۔

Acrania : (n) [Gr."a+cranion"] بلا کھوپڑی ؛ بلا کاسہ سر ۔

Acrasia : (n) [Gr."ackrasia"] سماروغ کی ایک نوع ۔

Acraspedote : (a) [L."Acrasped"+-ote] (حیاتیات) بے نقاب ۔

Acrasy : (n) [med.L."acrasia"] بے اعتدالی ؛ کثرت مےنوشی ۔

Acrawl : (a) [A + crawl] رینگتا ہوا ۔

Acre : (n) [Gr."agros"] ایکڑ ۔

God's acre : گورستان ؛ قبرستان ۔

Acre length : (n) چالیس بانس کا ایک فرلانگ ۔

Acreable : (a) فی ایکڑ ۔

Acreage : (n) رقبہ ایکڑ میں ۔

Acrid : (a) [L."acris"] (۱) مزہ میں تلخ و تند ۔ (۲) تیز ؛ نیش زن ؛ آنکھ اور جلد وغیرہ کو کھا جانیوالا ؛ جذبات میں تلخ طور پر ہیجان پیدا کرنیوالا ؛ (کیمیا) چربی کا سڑنا ۔

Acridine : (n) (کیمیا) ایکریڈین ؛ ایک کیمیاوی مرکب ، $(C_{12} H_9 N)$ ۔

Acridity : (n) تلخی ؛ تندی ؛ تیزی ؛ چڑچڑا پن ؛ کلام یا مزاج کی وہ تلخی جو ہیجان پیدا کرے ۔

Acridly : (adv) تلخ طورپر ؛ تند طورپر ؛ درشتی کے ساتھ ؛ تلخی سے ۔

Acridness : (n) تلخی ؛ تیز مزاجی ؛ خشونت ؛ جھلاپن ؛ چڑچڑاپن ۔

Acridology : (n)[Gr."akrid","akris"+ (o) + Logy] ٹڈیوں اور ٹڈوں کا مطالعہ ۔

Acriflavine : (n) [acridine + flavine] (کیمیا) ایکریفلیوین ۔

Acrimonious : (a) [L."acrimoniosus"] تند ؛ تیز ؛ آتش مزاج ؛ درشت ؛ جھلایا ہوا ؛ جھلا ۔

Acrimoniously : (adv) درشتی سے ؛ تند خوئی سے ؛ جھلاہٹ ۔

Acrimony : (n) [L."acrimonia"] تندی ؛ تیزی ؛ آتش مزاجی ؛ درشتی ؛ جھلاہٹ ۔

Acrita : (n) [Gr.] ( حیوانیات ) بے اعصاب ؛ فاقد الاعصاب ( ایسے جانور جن میں کوئی مخصوص نظام عصبی نہ ہو) ۔

Acritical : (a) [Gr."a + critical"] غیر بحرانی حالت والا ۔

Acritochromacy : (n) [Gr."acritos + chromat-"] رنگودھاپن ۔

Acro - سابقہ بمعنی (۱) بلند ترین ؛ سر ے کا ؛ سر ے پر ۔ (۲) نوک ؛ سر ؛ پھننگ ۔

Acroaesthesia : (n) سر حسی ۔

Acroama : (n) [Gr."akroama"] (۱) خطیبانہ تقریر ۔ (۲) زبانی تعلیم جو صرف وہ لوگ سنا کرتے تھے جنکو پوشیدہ تعلیم دی جاتی تھی ۔

Acroamatic : (a) (۱) زبانی مطلع کیا ہوا ؛ مخفی ؛ پوشیدہ – (۲) زبانی اطلاع ؛ ارسطو کا درس زبانی جو اس کے فلسفہ کےمخفی حصہ کے متعلق ہو تاتھا جسے وہ لوگ سنا کرتے تھے جنھیں پوشیدہ تعلیم دی جاتی تھی ۔

Acroanesthesia : (n) سر لاحسی ۔

Acroasis : (n) [Gr.] سنی ہوئی گفتگو یا سناہوا مکالمہ۔

Acrobat : (n) [Gr."acrobatos"] (۱) نٹ ؛ قلاباز ؛ رسے پر ناچنے والا ۔(۲) ( مجازاً ) نئے نئے رنگ بدلنے والا ؛ سیاسی گرگٹ ؛ حافظے وغیرہ کا کرتب کرنے والا ۔

Acrobatic : (a) نٹ کا ؛ نٹ جیسا ۔

Acrobatically : (adv) نٹ پنے سے ؛ نٹوں کی طرح ۔

Acrobatics : (n) فن قلا بازی ۔

Acrobatism : (n) قلابازی کا فن ؛ نٹ پنا ۔

Acroblast : (n) [ac - + Blast] (حیاتیات) سرنہوض ۔

Acrocarpous : (a) سر پھلا ؛ سرے پر پھل لگنے والا ۔

Acrocephalic : (a) [Gr."acro"+cephale+ic] بلند کھوپڑی والا ؛ جس کی کھوپڑی بلند ہو ۔

Acrocephaly : (n) [Gr."acro"+ cephale +-y] کھوپڑی کی بلندی ۔

Acrochord : (n) سانپ کی ایک قسم ۔

Acrochordon : (n) [Gr."acrochordon"] سخت مسا ؛ گومڑی ؛ لٹکتا ہوا مسا ۔

Acrock : [Fr."acroc"] سہارا کے ساتھ ؛ ٹیك دار ؛ اڑواڑ کے ساتھ ۔

Acrodont : (a) [Gr."acro"+"odont"] جس کے دانت جبڑے کی ہڈی سے سختی سے لگے ہوں ۔

Acrodrome : (a) [Gr."acr-+-drome/-dromous"] ایك نقطہ کی طرف متمرکز ہونیوالا ۔

Acrodus : (n) [L."acr+- odus"] نہنگ کی ایک قسم ۔

Acrofugal : (a) [Acro + Fugal] ( حیاتیات ) سرگریز۔

Acrogamy : (n) [Acro + Gr."gamia"] سر زوجیت ۔

Acrogen : (n) [Gr."acro"+"genes"] ایك قسم کا پودا جس کا تنا مدامی اور جس کا نقطہ نمو سرے پر ہوتا ہے ؛ سر نمو؛ سر خیزپودا ۔

Acrography : (n) لکڑی میں بنت کاری کا فن ۔

Acrolein : (n) [L.acris + olere +-IN(E)] (کیمیا) ایك بے رنگ اور تیز ( ناگوار ) بو والا تلخ سیال ؛ ایکرولین ۔

Acrolith : (n) [Gr."acrolithos"] ایسا بت جس کے سب اعضاء سوا دھڑ کے پتھر کے ہوں ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) ایکرو لیتھ ۔

Acrology : (n) [Gr. acro - + logy] ابتدا کی آواز ؛ ابتدائی صوت ؛ تصویری علامت کا استعمال یا کسی شے کی تصویری تحریر جو صوتی اعتبار سے اس شے کے نام، ابتدائی ہجا یاآواز کی نمائندہ ہو ، مثلاً ایك بیل کی نشان کی ابتدائی آواز جو" الف (a) " کی نمائندہ ہے ؛ ( لسانیات ) سر نقشی ۔

Acromania : (n) [N.L."acr +manis"] ناقابل علاج شدید پاگل پن ۔

Acromegaly : (n) [Fr."acromegalie"] ایك قسم کی بیماری جس میں ہاتھ پیر جبڑے وغیرہ کی ہڈیاں آہستہ آہستہ بڑھ کر مستقل شکل اختیار کر لیتی ہیں ؛ کبر الجوارح ۔

Acromion : (n) [Gr.] مونڈھے کا باہری سرا ۔

Acromion process : (n) ( حیوانیات ) ایکرومین ابھار ۔

Acronarcotic : (a) [L."acris + narcotic"] تیز اور مخدر دونوں صفتوں کا حامل ؛ جلانے اور نیند لانے والی ؛ محرك و منوم ۔

Acronychal / Acronycal : (a) [Gr.acronych -os + -AL] سرشام کے ؛ سرشبی جو رات کی آمد کے وقت واقع ہو ؛ (خاص کر ستاروں کیلئے) ۔

Acronychally : (adv) طالعانہ ؛ سر شبانہ ۔

Acronym : (n) [acr- + -onym] مرکب الفاظ کے ابتدائی حروف سے بنا ہوا لفظ ۔

Acrook : (adv) [A + Crook] جھکا ہوا ؛ مڑا ہوا ؛ خم دار ؛ ٹیڑھا بنگا ؛ خمیدہ ۔

Acroparalysis : (n) جوارحی مفلوجیت ۔

Acropetal : (a) [Gr."acro-+" L.pet-ere + - AL] سرے پر پنکھڑی کا ہونا ؛ سر رجوع ۔

Acrophobia : (n) [L."acr-+phobia"] ( نفسیات ) خوف بلندی ؛ فراز ترسی ۔

Acrophonetic writing : (n) ( تاریخ ) اشاری رسم تحریر ؛ اشاری رسم خط ؛ ایکرو فونے ٹك رسم تحریر ؛ (لسانیات) سر نقشی تحریر ۔

Acrophony : (n) [Gr.acro- +phonia] Acrology دیکھو

Acropolis : (n) [Gr.] یونانی شہروں کا بالا حصار ( خاص کر شہر ایتھنس کا ) ؛ (تاریخ و سیاسیات) ایکرو پولس (قدیم یونان ) ۔

Acroscopic : (a) [Gr."acr(a)+scopic"] ( حیاتیات ) سر بیں ؛ راسیہ ؛ سر طرف ۔

Acrosome : (n) [ Gr."acrosom"] سر جسم ۔

Acrospere : (n) [Gr."acro+spir-a"] انکر سے پہلی پتی ۔

Across : (adv) [A + Cross] (۱) صلیب کی شکل میں ؛ صلیب کے طور پر ؛ قطع کرتے ہوئے ؛ کاٹتے ہوئے ۔(۲) آر پار ؛ کسی چیز کے ساتھ مل کر صلیب نما بنتے ہوئے ؛ آڑا ترچھا ؛ کسی چیز کی لمبائی کو عرض میں پارکرتے ہوئے ۔(۳) دوسر ے سرے پر ( پار کرنے کے نتیجہ میں ) ۔(٤) پاس ؛ نزدیک ؛ قریب ۔

Across (Prep) : (۱) (سمت) زاویہ قائمہ یا کسی زاویہ سے ۔ (۲) (حرکت) ایک طرف سے دوسری طرف عرضاً ( لمبائی میں نہیں ) ؛ آرپار ۔ (۳) ( حالت ) دوسرے سرے پر ؛ دوسری طرف ؛ ادھر ؛ اس پار ؛ اس جانب ۔

To come across : اچانک ملاقات ہوجانا ؛ مل جانا ؛ مڈ بھیڑ ہوجانا ۔

Across the board : ( تجارت و معاشیات ) چلیپائی ؛ بورڈ کے آر پار ۔

Across the country : راستوں کا لحاظ نہ کرتے ہوئے دوسروں کے درمیان سیدھا راستہ ۔

Acrostic : (n) (۱) ایسی نظم یاعبارت جسکی سطروں کے پہلے یا پہلےاور آخری ، یاپہلے ، درمیانی اور آخری حروف ایک یا کئی لفظ بنائیں ؛ موشحہ (جس میں تو شیح کی صفت ہو) ۔ (۲) اس طریقہ پر جو چیستاں بنے ۔(۳) ایک قسم کی عبرانی نظم جس کے مصرعے ترتیب کے ساتھ حروف تہجی سے شروع ہوں ؛ اکھراوٹ ۔

Acrostic : (a) [Gr."acrostichis", f."acro - + sticho"] صلیب نما ؛ ٹیڑھا بیڑھا ؛ آڑا ترچھا ؛ چلیپائی ؛ موشح ؛ توشیحی ۔

Acrostically : (adv) توشیح کے ساتھ؛ چلیپائی انداز سے ۔

Acrostichoid: (n) [f. Acrostic (H) ] فرن (ایک قسم کا پودا) کی ایک ذات کا وصف ۔

Acroteleutic : (n) [Gr."acroteleution"] کسی نظم یا مناجات کا خاتمہ یا کوئی دوسری چیز جو لوگوں کے گانے کے لئے اس سے ملا دی جاتی ہے ۔

Acroter : (n) [Gr."acroterion"] وہ مجسمے یا مورت کی کرسی جو اکثر بغیر پایہ کی ہوتی ہے اور عمارت کے روکار کے مثلثی حصہ کے درمیان یا پہلو میں رکھی ہوتی ہے ۔

Acroterium : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) ایکرو ٹیرم ۔

Acrotic : (n) مدھم نبض ۔

Acrotic : (a) [Gr."acrotes"] (طب) بیرونی حصے سے متعلق ؛ باھری حصے سے متعلق ؛ باھری ؛ خارجی ؛ سطحی ۔

Acrotism : (n) دھڑ کن کی کمی ؛ ارتعاش کی کمی ؛ لرزش کی کمی ؛ نبض کی رفتار یا دھڑکن میں کمی ۔

Acrotomous : (a) [Gr."acrotomos"] ( نباتیات ) پیندی کے متوازی بال رکھنے والا ؛ ( معدنیات ) قاعدہ کے متوازی شگاف رکھنے والا ۔

Acryl : (n) [Acr (olein + yl (e) ] ( کیمیا ) ایکرائل ۔

Acryl aldehyde : (a) ( کیمیا ) ایکرائل ایلڈی ہائڈ ۔

Acrylic : (a) [ACRYL+-IC ] ( کیمیا ) ایکرائل کا یا اس سے متعلق ؛ ایکرائلک ۔

Acrylic acid : (n) ( کیمیا ) ایکرائلک تیزاب ۔

Acrylic series : (n) ( کیمیا ) ایکرائلک سلسلہ ۔

Act : (n) [F."acte", L."actus","actum"] (۱) کام ؛ کاج ؛ عمل ؛ حرکت ؛ دوران عمل ؛ کار روائی ؛ مشیت ایزدی ؛ قضا و قدر (کا فعل) ۔(۲) (قانون) قانون ؛ ایکٹ ؛ جو مجلس وضع قوانین کی طرف سے نافذ ہو ؛ کسی دستاویز کے قانونی الفاظ قبولیت جیسے " منکہ فلاں بصحت ہوش و حواس و برضامندی " ۔ (۳) ( ناٹک ) ایکٹ ؛ حصہ ؛ باب ۔ (٤) (جامعہ) وہ مضمون جو طالب علم کسی اعلا سند کے لئے تیار کرتے ہیں ؛ مقالہ فضیلت ۔(٥) (کیمیا) عمل ؛ ( انتظامیہ ) ایکٹ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) فعل ۔

An act of God : تقدیر ربانی ؛ ( کامرس ) مشیت ایزدی ؛ خدائی خطر ۔

Act : (v) (۱) عمل میں لانا ؛ کام کرنا ؛ عمل کرنا ۔ (۲) سوانگ رچانا ؛ سوانگ بھرنا ؛ روپ بھرنا ؛ فرت یا بھاؤ بتانا ۔ (۳) عمل پیرا ہونا ؛ انجام دینا ؛ کاربند ہونا ۔ (٤) (ناٹك) نقل کرنا ۔ (٥) (چیزوں کیلئے) زور لگانا ؛ اثرظاہر کرنا ؛ اثر و رسوخ استعمال کرنا ؛ انجام دینا ۔ (٦) کام کرنا ؛ اثر کرنا ۔

Act of aggression : ( تاریخ و سیاسیات ) جارحانہ فعل یا کار روائی ۔

Act of bankruptcy : (معاشیات) دیوالہ کاری ۔

Act of consolidation : (تاریخ و سیاسیات) ایکٹ آف کنسولی ڈیشن ۔

Act of firm : (تجارت و معاشیات) فرم کی کارکردگی ۔

Act of God clause : (تجارت و معاشیات) دفعہ مشیت ایزدی ؛ دفعہ آفت سماوی ۔

Act of honour : (تجارت و معاشیات) عمل برائے اعزاز ۔

Act of hostility : (تاریخ و سیاسیات) عداوتی کار روائی ۔

Act of law : قانونی عمل ۔

Act of misconduct : (تاریخ وسیاسیات) ناشائستہ حرکت ۔

Act of parliament : پارلیا مانی قانون ۔

Act of repeal : (تاریخ و سیاسات) تنسیخی قانون ۔

Act of settlement : (تاریخ و سیاسیات) قانون بندوبست ۔

Act of supremacy : (تاریخ وسیاسیات) قانون برتری ۔

Act of war : (تاریخ و سیاسیات) جارحانہ عمل ۔

Acta diurna : (n) (تاریخ ) روز نامچہ ۔

Actable : (a) اسٹیج پر کھیلے جانے کے لائق ؛ عمل میں لائے جانے کے لائق ۔

Actaeon : (n) [f. Achtaeon,the mythological hunter] ایک قسم کا صدف ۔

Actaphasia : (a) یاوہ گوئی ۔

Actasenatus : (n) ( تاریخ ) سینٹ کی روئداد ۔

Acte : (n) (تاریخ و سیاسیات) ایکٹ ۔

Acte authentique : [Fr.] ( تاریخ و سیاسیات ) مستند ایکٹ یا روئداد ۔

Acte finale : (n) (تاریخ و سیاسیات) آخری ایکٹ یا روئداد ۔

Acted : (a) کیا ہوا ؛ عمل میں لایا ہوا ؛ کھیلا ہوا ؛ ( خاص کر ڈرامہ وغیرہ ) گھڑا ہوا ۔

Actin : (n) [L."actus"+ - IN] لحمیہ (پروٹین ) جو عضلات میں ہوتا ہے اور جس کی وجہ سے وہ سکڑتے ہیں ۔

Actinal : (a) [Gr."actina"] ایک شعاع ریز جانور کے اس حصہ جسم سے متعلق جس میں نام نہاد منہ وغیرہ ہوتے ہیں ؛ ستارہ وش ۔

Actine : (n) [Gr."aktin"] کرنیہ ۔

Acting : (n) (۱) انجام دینا ؛ اداکاری ۔ (۲) بجاآوری ؛ تعمیل ؛ کار روائی ۔ (۳) تعمیل تحریر ۔ (٤) ناٹك کھیلنا ۔ (٥) زور لگانا ؛ انجام دینا ۔ (٦) خود اکیلے ان فرائض کو انجام دینا جن میں دوسرے بھی شریك ہیں ۔ (۷) ( تاریخ و سیاسیات ) قائم مقام ؛ کارگزار ۔

Acting : (a) (۱) قائم مقام ؛ نگراں کار ۔ (۲) انجام دینے والا ؛ ناٹك کھیلنے والا ۔

Acting agent : (n) (تاریخ و سیاسیات) قائم مقام ایجنٹ ۔

Acting allowance : (n) ( انتظامیہ ) قائم مقام بھتا ۔

Acting commissioner : (n) (تاریخ و سیاسیات) قائم مقام کمشنر ۔

Acting copy : (n) ڈراما کا خاص حصہ جس میں ناٹك والوں کیلئے ہدایتیں ہوتی ہیں ۔

Actinia : (n) [Gr."actin-"] لالہ٭ دریائی ؛ عقیق البحر ۔

Actinic : (a) [Gr."aktin + -ic"] شعاعی ؛ شعاع افگنی کی خاصیت رکھنے والا ؛ کیمیائی ۔

Actinic ray : (n) ( کیمیا ) ایکٹنك شعاع ؛ ( نفسیات ) کیمیائی شعاعیں ۔

Actinide : (n) ["actin + ide"] (کیمیا) ایکٹی نائیڈ ۔

Actinide element : (n) (کیمیا) ایکٹی نائیڈ عنصر ۔

Actiniform : (a) [Gr."actin -"] ضو فشاں ؛ شعاع پھینکنے والی شکل کا ؛ مثلاً "لالہ" دریائی ؛ عقیق البحر ۔

Actinism : (n) [Gr."actin -"] روشنی کی کرنوں کی وہ صفت جو کیمیاوی تبدیلی لاتی ھے ؛ جیسے فوٹو گرافی میں ؛ خواص شعائی ؛ کرنوں کا اثر ؛ شعاعیت ؛ کرنیت ؛ کیمیائی عمل ؛ کیمیائی شعاعیت ۔

Actinium : (n) [Gr."actin"+ - um] (۱) (کیمیا) ایکٹی نیم ؛ ایک قسم کی دھات جو آفتاب کی شعاع میں تاریک پڑ جاتی ھے ۔ (۲) ایک تاب کار عنصر ۔

Actinium series : (n) (کیمیا) ایکٹینیم سلسلہ ۔

Actino- : سابقہ بمعنی روشنی کی شعاع ؛ کرن ؛ ضو ۔

Actinobiology : (n) کرن حیاتیات ۔

Actinochemistry : (n) شعاعی کیمیا ؛ علم کیمیا کا وہ حصہ جس میں آفتاب کی شعاعوں میں کیمیائی قوت کا بیان ہوتا ھے ۔

Actinograph : (n) [Actino +Gr."graph-os"] شعاعی نقشہ ؛ شعاع نو یس ؛ شعاع نگار ۔

Actinoid : (a) [Actino +Gr. id - es] مثل شعاع ؛ شعاعی ؛ ستارہ نما ۔

Actinolite : (n) (کیمیا) اکٹینولائٹ ؛ (جغرافیہ و ارضیات) شعاعیہ ؛ کرن پتھر ؛ سبز سنگیا ۔

Actinometer : (n) وہ آلہ جو آفتاب کی شعاعوں کی قوت کے گھٹنا بڑھاؤ کی پیمائش کرتا ھے ؛ ( کیمیا ) ایکٹنی شعاع پیما ۔

Actinometry : (n) [Actino-+Gr."metria"] سطحوں سے حرارت ریزی کی پیمائش ؛ (کیمیا) شعاع پیمائی ؛ نور پیمائی ۔

Actinophone : (n) [Actino-+Gr."pho-os"] ایکٹینی شعاعوں سے آواز پیدا کرنے کا آلہ ۔

Actinozoa : (n) ( حیوانیات ) مونگا ؛ مرجان ۔

Action : (n) [L."actionem", f."act-, agere"] (۱) کام کرنے کی حالت یا طریقہ ؛ اثر یا قوت سے کام لینا ؛ کام ؛ عمل ؛ فعل ؛ فعالیت ؛ عملیت ؛ حرکت ؛ اثر ؛ طریق ۔ (۲) عمل ؛ فعل ؛ کام ۔ (۳) (ڈراما میں ) سلسلہء واقعات ؛ فسانے کا تسلسل ۔ (٤) نرخ یا بھاؤ ۔ (٥) اشارہ یا اشارات خاص کر تقریر وغیرہ میں ۔ (٦) کسی آلہ کی ساخت ؛ پرزہ بندی ۔ (۷) قانونی کارروائی ؛ مقدمہ ؛ دعویٰ ؛ نالش ؛ چارہ جوئی ؛ (انتظامیہ) کارروائی ۔ (۸) لڑائی ؛ جنگ ؛ معرکہ ؛ فوجوں کی مڈبھیڑ ۔ (۹) دعویٰ کرنا؛ مقدمہ چلانا ؛ قانونی چارہ جوئی یا کارروائی ۔ (۱۰) عمل کا اقدام ؛ اقدام عمل ۔ (۱۱) (حیوانیات، کیمیا، ریاضی و طبیعیات) عمل ؛ (فلسفہ و نفسیات) عمل ؛ فعل ؛ (تاریخ و سیاسیات) عمل ؛ کارروائی ؛ (سماجیات) عمل کار ؛ اقدام ۔

Cause of action : سبب اقدام ۔

Coersive action : (تاریخ وسیاسیات) جابرانہ عمل ۔

Collective action : (سماجیات) اجتماعی اقدام ۔

Direct action : (سماجیات) راست اقدام ۔

Least action : (طبیعیات) کمتر ین عمل ۔

Line of action : (طبیعیات) عمل کی لائن ۔

Nominal action : (لسانیات) حرکت اسمی ۔

Preventive action : (تاریخ و سیاسیات) انسدادی کار روائی ۔

Reciprocal action : (سماجیات) باھمی اقدام ۔

Remedial action : (تاریخ و سیاسیات) تدارکی کار روائی ۔

Social action : (سماجیات) سماجی عمل ۔

Action and reaction : (n) (طبیعیات و ریاضی) عمل اور رد عمل ۔

Action crowd : (n) (سماجیات) مشتعل بھیڑ ؛ مشتعل ھجوم ۔

Action current : (n) (فلسفہ ونفسیات) عملی رو ؛ فعلی لہر ۔

Action front : (n) توپ خانے کا حکم بوقت کارگزاری ۔

Action noun : (n) (لسانیات) حرکت اسمی ( حاصل مصدری ) ۔

Action research : (n) (سماجیات) عملی تحقیق ۔

Action word : (n) (لسانیات) مرکب لفظ ( فعل ) ۔

Actionable : (a) قابل گرفت ؛ قابل چارہ جوئی ؛ قانونی گرفت کے قابل ؛ قابل مواخذہ ۔

Actionable wrong : (n) (تاریخ و سیاسیات ) قابل مواخذہ قصور ۔

Actionably : (adv) قابل گرفت طریقہ پر ۔

Actional : (a) فعل یا افعال سے متعلق ۔

Activate : (v) [ACTIVE + ATE] ( کیمیا ) سرگرم کرنا ؛ (طبیعیات) سرگرم بنانا ؛ تابانا ۔

Activate cathode : (n) (طبیعیات ) سرگرم کیتھوڈ ؛ (کیمیا) عامل شدہ کیتھوڈ ۔

Activated : (a) (کیمیا) سرگرم کیا ہوا ؛ سرگرم جوش ؛ (طبیعیات) سرگرم ؛ اکسایا ہوا ؛ عامل شدہ ؛ عاملایہ ۔

Activated filament : (n) (طبیعیات) سرگرم رعشہ ؛ (کیمیا) عامل شدہ فلا منٹ ۔

Activation : (n) کیمیائی سرگرمی ؛ عامل کاری ۔

Activation analysis : (n) ( طبیعیات ) عامل کاری تجزیہ ؛ (کیمیا) تجزیہ تابکاری ؛ تجزیہ سرگرمی ۔

Activation cross-section : (n) (طبیعیات) فعالت مقطعہ عرضی ۔

Activation energy : (n) عامل کار توانائی ۔

Activator : (n) (کیمیا) سرگرم کنندہ ؛ عامل کار ؛ محرک ۔

Active : (a) [L."activus"] (۱) عملی ؛ کاجی ۔ (۲) پھرتیلا ؛ محنتی ؛ سرگرم ؛ مستعد ۔ (۳) عامل ؛ موثر۔ (٤) فعل معروف ۔ (٥) جمع خرچ کے چھٹے میں جمع کیطرف ۔ (٦) (حیوانیات) چست ؛ (کیمیا) سرگرم ؛ فعال ۔

Active asset : (n) چالو اثاثہ ۔

Active bonds : (n) چالو دستاویز ۔

Active capital : (n) چالو سرمایہ ۔

Active carbon : (n) (کیمیا) سرگرم کاربن ؛ عامل کاربن ۔

Active case : (n) (لسانیات) معروف فاعلی حالت ۔

Active chamber : (n) (لسانیات) حرکی جوف ۔

Active charcoal : (n) (کیمیا) سرگرم چارکول ؛ عامل چار کول ۔

Active circulation : (n) موثر گردش ۔

Active competition : (n) (تجارت و معاشیات) سرگرم مقابلہ ۔

Active component : (n) (کیمیا) سرگرم حصہ ؛ عامل حصہ ۔

Active construction : (n) (لسانیات) ترکیب معروف ۔

Active courage : (n) (فلسفہ و نفسیات) فعال جرأت ۔

Active deposit : (n) (کیمیا) سرگرم ذخیرہ ؛ عامل انداخت ۔

Active imperative : (n) (لسانیات) امر معروف ۔

Active life reserve : (n) (تجارت و معاشیات) چالو بیمہ سرمایہ ۔

Active market : (n) (تجارت و معاشیات) سرگرم بازار ۔

Active mass : (n) (کیمیا) سرگرم کمیت ؛ عامل کمیت ۔

Active money : (n) فعال زر ۔

Active partner : (n) سرگرم شریک ۔

Active politics : (n) (تاریخ و سیاسیات) عملی سیاست ۔

Active stock : (n) (تجارت و معاشیات) سرگرم اسٹاک ۔

Active therapy : (n) عاملی علاج ؛ موثر علاج ۔

Active trade balance : (n) (تجارت و معاشیات ) موافق غیر ملکی بیوپار بقایاجات ۔

Active trust : (n) چالو تولیت ۔

Active verb : (n) (لسانیات) فعل معروف ۔

Active voice : (n) (لسانیات) طور معروف ۔

Actively : (adv) فاعلانہ ؛ عاملانہ ؛ سرگرمی کے ساتھ ؛ مستعدانہ ؛ طبعاً ؛ خود بخود ۔

Activism : (n) [ Gr."aktivismus"] (فلسفه و نفسیات) فعالیت ۔

Activist : (n) [G."aktivist"] سرگرم ۔

Activities : (n) (تاریخ و سیاسیات) سرگرمیاں ۔

Activity : (n) [L."activus"] (۱) فاعلیت ؛ عمل ؛ حرکت ؛ همت ؛ پھرتی ؛ مستعدی ؛ سرگرمی ؛ جوش ۔ (۲) (حیوانیات ) مستعدی ؛ (کیمیا، لسانیات و طبیعیات) سرگرمی ؛ عاملیت ؛

Ideational activity : (فلسفه ونفسیات ) تصوری عمل ۔

Intellectual activity : (فلسفه و نفسیات) ذهنی عمل ۔

Motor activity : (فلسفه و نفسیات) حرکی عمل ۔

Political activity : (تاریخ و سیاسیات) سیاسی سرگرمی ۔

Social activity : سماجی سرگرمی ۔

Activity cage : (n) (فلسفه و نفسیات) مشاهداتی پنجرا ۔

Activity coefficient : (n) (کیمیا) شرح عاملیت ؛ شرح سرگرمی ؛ قدر عاملیت ۔

Acton : (n) [Arab."alqutun"] (۱) روئی بھری صدری ؛ بنڈی جو زرہ بکتر کے نیچے پہنتے هیں ۔ (۲) بکتر ؛ چمڑے کی صدری جس پر زرہ هوتی هے ۔

Actor : (n) [L."act -", "agere"] (۱) ایکٹر؛ ناٹکی ؛ ڈراما کرنے والا ؛ اداکار ۔ (۲) (شاذ) کرنے والا ؛ عامل ؛ فاعل ۔

Actor-action goal : (n) (لسانیات) عامل عمل مقصود ۔

Actress : (n) ایکٹرس ؛ ناٹکی ؛ ڈراما کرنے والی ؛ اداکارہ ۔

Acts : (n) اقدام ؛ اقدامات ؛ عمل ؛ ایکٹس ۔

Acts of a private law nature : (تاریخ و سیاسیات)نجی قانون کی خاصیت کے عوامل ۔

Acts of insurgence : (تاریخ و سیاسیات) باغیانه عمل ۔

Acts short of war : (تاریخ و سیاسیات) جنگ نما افعال ۔

Actual : (a) [L."actualis","actus"] (۱) واقعی ؛ اصلی ؛ حقیقی ؛ صحیح ۔(۲) رائج ؛ موجود ؛ متداول ؛ حالی ؛ عهد حاضر سے متعلق ۔

Actual assets : (n) حقیقی اثاثے ۔

Actual cash value : (n) (تجارت و معاشیات ) حقیقی نقد قیمت ۔

Actual cost : (n) حقیقی صرفه ۔

Actual displacement : (n) (تجارت و معاشیات) حقیقی وزن ؛ اخراج حقیقی ؛ حقیقی هٹاؤ ۔

Actual frequency : (n) (طبیعیات) واقعی ارتعاش ۔

Actual hours : (n) (سماجیات) حقیقی گھنٹے ؛ اصل وقت ۔

Actual loss : (n) حقیقی زیاں ۔

Actual mechanical advantage : ( طبیعیات ) اصلی میکانکی فائدہ ۔

Actual placement : (n) (تجارت و معاشیات) وقوع حقیقی ۔

Actualism : (n) [L."actualis","actis"] وہ نظریه یا عقیدہ که تمام کائنات و موجودات فعال هیں غیر متحرك یا مردہ نهیں هیں ۔

Actualist : (n) اس نظریه کا حامل که تمام کائنات فعال هے، غیر متحرك یا مردہ نهیں ۔

Actuality : (n) [L."actuali+atem","actualis"] (۱) حقیقت ؛ اصلیت ۔ (۲) اصلی حالت ؛ حقیقی اسباب ( جمع کی حالت میں ) ۔(۳) حقیقت پسندی ؛ (بیان میں ) اصلیت نگاری ۔(٤) مسئله وجود حقیقی ؛ یه مسئله که مادہ بحیثیت معروض حقیقی وجود رکھتا هے ؛ بالفعلیت ۔ (٥) (جمع کی حالت میں) عوارض موجودہ ؛ حالت موجودہ ؛ واقعات حالیه ۔ (٦) (فلسفه و نفسیات) حقیقت ؛ واقعیت ۔

Actualization : (n) (لسانیات) اصلیانه ۔

Actualize : (v) [See actual] (۱) عمل میں لانا ۔(۲) جیتا جاگتا بناکر پیش کرنا ؛ جان ڈال دینا (بیان سے) ۔

Actually : (adv) [See actual] (۱) درحقیقت ؛ فی الحقیقت ؛ حقیقت میں ؛ دراصل ؛ اصل میں ؛ فی الواقع ۔ (۲) فی الوقت ؛ حالات موجودہ میں ۔

(٣) ( بطور استعجاب ) "واقعی" !

**Actually issued :** (تجارت و معاشیات) حقیقی طور پر اجرا شدہ ۔

**Actuals : (n)** (انتظامیہ) اصل اعداد ؛ اصل خرچ ۔

**Actuarial : (a) [L."actuari-us"+ AL]** متعلق بہ ماہر بیمہ ؛ متعلق بہ رجسٹرار ۔

**Actuarial department : (n)** (تجارت و معاشیات) ایکچوریل ڈپارٹمنٹ ؛ بیمہ محکمہ ۔

**Actuariuan : (a) [L."actuari-us"+ - AN]** متعلق بہ ماہر بیمہ ؛ متعلق بہ رجسٹرار ۔

**Actuary : (n) [L."actuarius","actus"]** (١) ایک رجسٹرار یا مسجل جو عدالت کی کارروائیوں کا ریکارڈ رکھتا ہے ۔ (٢) ماہر بیمہ ؛ جو شرح اموات اور زندگی اور آگ کے حادثات وغیرہ کے بیمہ کے متعلق ماہرانہ واقفیت رکھتا ہو ؛ بیمہ پڑتالیہ ۔

**Actuate : (v) [L."actus"]** (١) متحرک بنانا ؛ حرکت میں لانا ؛ چلانا ؛ (کسی آلہ کو) حرکت پہنچانا ؛ (٢) کسی چیز کی خصوصی صفت کو متحرک کرنا ( کسی چیز میں متحرک اوصاف پیدا کرنا) ؛ جوش دلانا ۔ (٣) اکسانا ؛ ترغیب دینا ؛ تحریک کرنا ؛ باعث ہونا ؛ شہ دینا ۔

**Actuate : (a) [L."acuatus","acuare","acus"]** نوکدار ؛ تیز نوک والا ؛ نوکیلا ۔

**Actuated : (a)** متحرک کیا ہوا ؛ رائج کیا ہوا ۔

**Actuating : (a & n)** (١) متحرک کرنیوالا ؛ حرکت پہنچانے والا ؛ ترغیب دینے والا ۔ (٢) عمل میں لانا ؛ جوش دلانا ؛ اکسانا ؛ محرک ۔

**Actuation : (n) [Actuate + - ion]** تحریک ؛ اشتعال ؛ اکسانا ؛ ترغیب ۔

**Actuation : (v) [See Actuate]** تیز کرنا ؛ نوک دار بنانا ؛ نوکیلا بنانا ۔

**Acturience : (n) [L."esurient-em"]** کام کرنے کی خواہش ؛ عمل میں لانے کی خواہش ؛ عمل پیرا ہونے کے خواہش ۔

**Actus purus : (n)** (فلسفہ و نفسیات) عمل خالص ؛ خالص عمل ۔

**Acuity : (n) [L."acuitatem","acus"]** (١) شدت ؛ حدت ؛ چبھن ؛ تیزی ( سوئی، تیزاب، عقل وغیرہ کی) ۔ (٢) ( فلسفہ ونفسیات ) تیزی ؛ شدت ؛ تیز حسی ۔

**Auditory acuity :** (فلسفہ ونفسیات) سماعی تیزی ۔

**Visual acuity :** (فلسفہ ونفسیات) بصری تیزی ؛ تیز نظری ۔

**Aculeate : (a) [L."aculens","acus"]** (١) ڈنک والا ؛ نیش دار ۔ (٢) کٹیلا ؛ نوک دار ؛ خار دار ؛ نوکیلا ؛ چھیدنے والا ؛ چبھنے والا ۔ (٣) (مجازاً) چبھتا ہوا ؛ تیز ؛ شدید ؛ طعن آمیز ۔

**Aculeated : (a)** نوکدار ؛ کٹیلا ؛ خار دار ۔

**Aculeation : (n)** نوکیلاپن ؛ خار دار پن ؛ نوکدار ہونا ؛ چبھتا ہوا ہونا ؛ طعن آمیز ہونا ۔

**Aculeiform : (a) [L."aculens"+ Form]** کانٹے کی طرح ۔

**Aculeolate : (a) [L."aculeolus"]** (نباتیات) مہین، چھوٹے چھوٹے کانٹوں سے بھرا ہوا ۔

**Aculeous : (a)** (١) ڈنک والا ؛ نیش دار ۔ (٢) کٹیلا ؛ خاردار ؛ نوکدار ؛ چھیدنے والا ۔

**Aculeolus : (n)** خارینہ ؛ خارچہ ۔

**Aculeus : (n) [L.]** (١) (حیوانیات ) ڈنک ؛ نیش ۔ (٢) (نباتیات) کانٹا ؛ خار ۔

**Acumen : (n) [L."acumen"]** (١) تیز فہمی ؛ ذکا ؛ زیرکی ؛ فراست ؛ ذکاوت ۔ (٢) ادراک کی رسائی ؛ شعور کی رسائی ؛ دقیقہ رسی ۔ (٣) ادراک یا شعور کی تیزی ۔ (٤) (نباتیات) مخروطی نوک ؛ انی ۔

**Acuminate : (v) [L."acuminatus","acuminare"]** تیز کرنا ؛ تیزی ؛ حدت یا شدت پیدا کرنا ؛ نوک نکالنا ؛ دھار رکھنا ؛ باڑھ رکھنا ؛ شدید کر دینا ؛ ترقی دینا ؛ تند کرنا ۔

**Acuminate : (a)** (١) نوک دار ؛ نوکیلا ؛ انی دار۔ (٢) ایک مقام پر مخروطی شکل کا ہو جانے والا ؛ نوک دار ہو جانے والا ۔

**Acuminated : (a)** نوکیلا ؛ نوکدار ؛ انی دار ؛ دھاردار ؛ تیز ۔

**Acuminating : (a)** ایک نقطہ کی طرف اٹھنے یا مخروطی شکل اختیار کرنے والا ۔

Acumination : (n) زیادتی ؛ شدت ۔

Acuminose : (a) تنگ اور چپٹے سرے پر ختم ہونے والا ۔

Acuminous : (a) نمایاں طور پر مخروطی ؛ تیز نوک والا ؛ نوک دار ۔

Acupressure : (n) [L."acu + pressure"] زخمی شریانوں کے منہ کے آر پار کی ہوئی سوئی یا نالیوں کے دباؤ سے سیلان خون روکنے کا پروفیسر سیمپسن کا ایک طریقہ ؛ سوزن دباؤ ۔

Acupunctuate : (v) [L."acu+punctuate"] سوئی سے سوراخ کرنا ۔

Acupuncture : (n) [L."acu+puncture"] (۱) سوئی سے سوراخ کرنا ؛ سوراخ ؛ چھید ؛ سوئی چبھاؤ ؛ سوزن زنی ۔ (۲) زندہ خلیوں میں علاج کے مقصد سے سوئی گھسانا یا داخل کرنا ۔

Acupuncture : (v) سوئی سے چھید کرنا ۔

Acupuncturation : (n) سوئی سے چھید یا سوراخ کرنے کا عمل ۔

Acushla : (n) [Gael."a cuisle"] پیاری ۔

Acute : (a) [L."acutus","acuere"] (۱) نوک دار ؛ سروں پر تیز ؛ نوکیلا ؛ دھار دار ؛ انی دار ۔ (۲) (بیماری) شدید ؛ تیز ؛ شدت کے ساتھ ؛ پر اشتداد (کہنہ کامنہ) ؛ حاد ۔ (۳) حساس ؛ فریس ۔ (٤) ( احساسات اور عقل وغیرہ کیلئے) تیزعقل مند ؛ چالاک ؛ صاحب ادراک ؛ صاحب بصیرت ؛ تیز فہم ؛ دور رس ؛ نکتہ رس ؛ ذکی ؛ ذہین ۔ (٥) (ریاضی و جیو میٹری) حادہ ۔ (٦) (آواز) کرخت ؛ سخت ؛ تیز ؛ اونچی ۔

Acute accent : (n) (لسانیات) شدید بل ۔

Acute angle : (n) (طبیعیات و ریاضی ) زاویہ حادہ ۔

Acute angled triangle : مثلث زاویہ حادہ ۔

Acute hallucinosis : (n) شدید وھمیت ۔

Acutely : (adv) شدت سے ؛ تیزی سے ؛ فریسانہ طور پر ۔

Acuteness : (n) [L."acutus","acuere"] شدت ؛ حدت ؛ تیزی ؛ ذہانت ؛ ذکا ؛ اشتداد ۔

Acuti - : ایک سابقہ جو تیزی کے معنی دیتا ہے ۔

Acutifoliate : (a) نوکدار پتی والا ؛ نک پتیا ؛ نوک برگہ ۔

Acutilobate : (a) نکنا (جس کے گوشےنوکدارھوں) ؛ نوک گوشہ ۔

Acutish : (a) [ACUTE+ish] نوکیلا سا ؛ احساس سا ؛ شدید سا ۔

Acuto - : واصلہ بمعنی شدت سے ؛ تیزی سے ؛ فریسانہ طور پر ؛ (یہ لفظ ہمیشہ کسی دوسرے لفظ کے ساتھ استعمال ہوتا ہے) ۔

-acy : (suffix) لاحقہ جس سے حالت یا حیثیت ظاہر ہونے والے اسماء بنائے جاتے ہیں جسکا قریبی مرادف " یت " ہے ۔

Acyclic : (a) [A + cyclic] ( کیمیا ) بے حلقہ ؛ غیر حلقوی ؛ غیر دوری ۔

Acyclic compound : (n) (کیمیا) بے حلقہ مرکب ؛ غیر حلقی مرکب ۔

Acystic : (a) بے تھیلی کا ۔

Ad- : (prefix) سابقہ جو حرکت رخ، تبدیلی، اضافہ، اتصال، زیادتی مرض کی شدت ظاہر کرنے کے لئے آتا ہے ۔

-ad : (suffix) لاحقہ ( دیکھو Ade ) بمعنی "طرف" "جانب" جیسے Dorsad, Dortrad وغیرہ ۔

Ad : ( Prep. ) لاطینی Preposition بمعنی " کو " جیسے : 'ad-hoc'

Ad eundum ( a or adv ) [ L. ] مساویانہ ( سند جو بغیر امتحان لئے ایک جامعہ دوسرے جامعہ کی سند کی بنا پر عطاکرے ) ؛ ایک ہی سند کے لئے دوسرے جامعہ میں داخلہ سے متعلق ۔

Ad extremum : انتہائی ۔

Ad- hoc : ( a & adv ) [ L. ] ( ۱ ) اسی ( کام ) کے لئے ؛ مختص ؛ مخصوص ۔ ( ۲ ) ( سماجیات ) مخصوص ؛ خصوصی ؛ ( انتظامیہ ) ایڈھاک ؛ عارضی ؛ عبوری ۔

Ad-hoc argument : ( n ) حجت اختراعی ۔

Ad-hoc commission of Prisoners of war : ( تاریخ و سیاسیات ) جنگی قیدیوں کا ایڈھاک کمیشن ۔

Ad-hoc committee : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) ایڈھاک

کمیٹی ؛ عارضی کمیٹی ؛ عبوری کمیٹی ۔

Ad-hoc judge : ( n ) عارضی جج ۔

Ad-hoc political committee : ( تاریخ و سیاسیات ) ایڈھاک سیاسی کمیٹی ۔

Ad hominem : ( a ) [ L. ] بحث و استدلال سے متعلق کسی فرد کے اصول یا ترجیحات کی طرف رخ کیا ہوا نہ کہ مجرد حقیقت کی طرف ؛ انسانی ، بشری ، انسانی احساسات پر مبنی ہو ( ایسی بحث جو شخصی جذبات و احساسات پر مبنی ہو، منطق و عقل پر نہیں ) ۔

Ad infinitum : [ L. ] ( ۱ ) غیر مختتم ؛ لامتناهی ؛ دائمی ؛ دوامی ۔ ( ۲ ) ( تاریخ و سیاسیات ) بغیر انتہا ؛ ( انتظامیہ ) غیر محدود ۔

Ad interim : ( adv ) [ L. ] اس اثناء میں ؛ اس درمیان میں ؛ دریں اثناء ۔

Ad lib : (adv ) [L.] مرضی کے مطابق ؛ آزادانہ ؛ فی البدیہہ

Ad libitum : ( adv ) [ L. ] جی بھر کے ؛ حسب خواهش ؛ حسب دلخواہ ؛ جتنا جی چاہے ۔

Ad - man : ( n ) [ ad + man ] اشتہارات کو مانگنے یا حاصل کرنے والا ۔

Ad referendum : ( تاریخ و سیاسیات ) بشرط منظوری ؛ پنچایتی ۔

Ad valorem : [ L. ] ( ۱ ) بلحاظ قیمت ؛ ( محاصل کے لئے ) محصول بحساب قیمت ۔ ( ۲ ) بیجک پر یا بیجکی محصول ۔ ( ۳ ) ( انتظامیہ ) بلحاظ قیمت ؛ بلحاظ مالیت ۔

Ad valorem court fee : ( n ) عدالتی فیس بحساب قیمت ( جائداد وغیرہ ) ۔

Ad valorem tarrif : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) محصول نامہ مطابق فہرست ؛ فرد محصول حسب فہرست ۔

Ad verbum : [ L. ] لفظ به لفظ ؛ حرف به حرف ۔

Ad vitam out culpam : نیک چلنی کی شرط پر ۔

Adactylous : ( a ) [ Gr. "a + dactylos"] بغیر انگلیوں کا ؛ بغیر پنجہ کا ؛ بغیر چوٹے کا ؛ بے انگشت ۔

Adage : ( n ) [ L."adagium"] ضرب المثل ؛ مقولہ ؛ کہاوت ؛ مثال ۔

Adagio : (a) [ It. ] ( موسیقی ) آهستہ ؛ دھیرے دھیرے ؛ مدھم ؛ رساں رساں ۔

Adalat : ( n ) [ Arab."adalat","adalah"] عدالت ۔

Adam : ( n ) [ Heb. a-dam ] حضرت آدم علیہ السلام ۔

Old Adam : حالت جاہلیت ؛ دقیانوسی حالت ؛ غیر ترقی یافتہ ۔

Adam-and -Eve : ایک قسم کا پودا ۔

Adamancy : ( n ) ضد؛ ہٹ ۔

Adamant : ( a ) [ Gr."a+damao"] ( ۱ ) ( محاورہ ) سخت پتھر ؛ ( مجازاً ) سنگ خارا ؛ بہت کڑا ؛ کٹا ۔ ( ۲ ) ( قدیم ) سنگ مقناطیس ۔ ( ۳ ) الماس ؛ ہیرا ۔ ( ٤ ) ضدی ؛ اڑا ہوا ؛ ہٹی ۔

Adamantine : ( a ) [ See ADAMANT ] سخت ؛ کڑا ؛ الماس ؛ کٹا ؛ ناقابل تسخیر ؛ ( کیمیا ) الماسی ؛ ناقابل دخول ؛ ناقابل گذر ؛ مانع دخول ۔

Adamantine compound : ( n ) الماس نما مرکب ؛ الماسی مرکب ۔

Adamantoid : ( n ) [ Gr."adamantos"+-ides] ہیرے کی بلوریں ( Crystal ) شکل جو ٤٨ برابر مثلثوں سے گھری ہوتی ہے ۔

Adambulacral : ( a ) [ L."ad + Ambulactral"] خارپشت کے اس حصہ سے متصل جہاں اسکے اعصاب، رگیں اور پانی کی نالیاں ہوتی ہیں ؛ نزد منقالہ ۔

Adamic ( -al ) : ( a ) آدم کی طرح ؛ آزاد ؛ ننگا ؛ گرا ہوا ۔

Adamically : (adv) آدم کے طریقے سے ؛ آزادی سے ؛ ننگے طور پر ۔

Adamite : ( n ) [ named after Mr.Adam of Paris ] ایڈامائیٹ : ایک معدنی شے کا نام ۔

Adamite : ( n ) ( ۱ ) بنی آدم ؛ اولاد آدم ؛ انسان ؛ آدم زاد ؛ آدمی ۔ ( ۲ ) برهنه انسان ؛ ننگا ؛ عریاں ۔ (۳) ایک فرقہ جو حضرت آدم کے تتبع میں ننگا پھرتا تھا ؛ دگمبر ۔ ( ٤ ) ( جمع ) انسانوں کا ایک طبقہ جن کے متعلق بعضوں کا خیال ہے کہ صرف

بھی اولاد آدم ھیں ۔

Adams ale /-wine : ( n ) پانی ۔

Adams apple : ( n ) کنٹھا ؛ کنٹھ ( جو سن بلوغ کو پہنچنے پر گلے میں نکلتا ھے ) ؛ ( لسانیات ) ٹینٹوا ؛ کنٹھ ؛ گھنڈی ۔

Adance : ( a ) [ A + dance ] ناچتے ھوئے ؛ رقصاں ۔

Adangle : ( a ) [ A + Dangle ] جھولتے ھوئے ۔

Adansonia : ( n ) [ L."Adanson"] وہ عظیم الجثہ درختوں کی جنس جس میں باؤباب بھی شامل ھے ۔

Adapt : ( v ) [ L."adaptare","aptus"] ( ۱ ) لگانا ؛ جمانا ؛ بٹھانا ؛ مناسب، موزوں یا مطابق بنانا ۔ ( ۲ ) حسب منشا بدلنا ؛ نئے طور پر استعمال کے لئے کسی چیز کو تبدیل کر کے بٹھانا ۔

Adaptability : ( n ) مادہء قبول ؛ صلاحیت مطابقت پذیری ؛ مطابقت کی صلاحیت ؛ ( حیوانیات ) مطابقت ؛ ( سماجیات ) مطابقت کی صلاحیت ؛ ( فلسفہ، نفسیات، تاریخ و سیاسیات ) مطابقت پذیری ۔

Adaptable : ( a ) [ See Adapt ] موزوں یا مناسب بنائے جانے کے لائق ۔

Adaptableness : ( n ) تصرف پذیری ؛ بدلنے کی صلاحیت ۔

Adaptation : ( n ) [ L."adaptationem"] ( ۱ ) موزوں یا مناسب ھونے کا عمل اور طریقہ ۔ (۲) نئے حالات کے مطابق تبدیلی پیدا کرنے کا عمل ۔ ( ۳ ) تصرف ؛ بدلنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ جمانا ۔ ( ٤ ) (تاریخ و سیاسیات) موافقت ؛ مطابقت ؛ ( لسانیات ) تطبیق ؛ (حیوانیات) مطابقت ؛ توافق ؛ ( کیمیا ) ڈھال لینا ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) مطابقت ۔

Cultural adaptation : (سماجیات) ثقافتی مطابقت ۔

Dark adaptation : تاریک تطبیق ۔

Individual adaptation : ( فلسفہ و نفسیات ) انفرادی مطابقت ۔

Negative adaptation : ( فلسفہ و نفسیات ) منفی مطابقت۔

Social adaptation : ( سماجیات) سماجی مطابقت ۔

Adaptation theory : ( n ) ( لسانیات ) نظریہ تطبیق ۔

Adaptative : ( a ) حالات کے مناسب رنگ اختیار کرنے والا ۔

Adapted : ( a ) موزوں ؛ مناسب ؛ مطابق بنایا ھوا ؛ تبدیل کیا ھوا ۔

Adaptedness : ( n ) مطابقت ؛ موزونیت ۔

Adapter /-or : ( n ) [ See adapt ] (۱) بٹھانے والا ؛ جمانے والا ؛ مناسب ؛ موزوں یا مطابق بنانے والا ؛ تصرف پذیر ۔ ( ۲ ) جوڑنے والا ایک حصہ ؛ ( کیمیا ) نلکی جو دو آلات کو ملاتی ھے ۔ ( ۳ ) ( طبیعیات ) اڈیپٹر ؛ ( کیمیا ) میل بٹھانے والا ؛ قفلی ۔

Adaptitude : ( n ) [ A mixture of ADAPT and APTITUDE ] موزونیت ؛ مطابقت ۔

Adaptive : ( a ) Adaptative دیکھو

Adaptive change : ( n ) ( لسانیات ) تطبیقی تبدیلی ۔

Adaptive culture : ( n ) ( سماجیات ) تطابقی ثقافت ۔

Adaptive growth : ( n ) ( سماجیات ) تطابقی نمو ۔

Adaptive procedure : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) تطبیقی طریق کار ۔

Adaptive radiation : مطابقت پذیر شعاع ریزی ۔

Adaptively : ( adv ) مناسب رنگ سے ۔

Adaptiveness : ( n ) حالات کے مطابق رنگ اختیار کرنے کی صفت ؛ قوت توافق ؛ قوت تطابق ۔

Adaptometer : ( n ) تطبیق پیما ۔

Adar : ( n ) [ Heb] عبرانی مذھبی سال کا بارھواں اور ملکی سال کا چھٹا مہینہ ۔

Adatis /-ais /-addatys : ( n ) ھندوستانی ململ ؛ آب رواں ( کپڑا ) ۔

Adawn : ( adv ) [ A + Dawn ] بھور کے وقت ؛ صبح کے وقت ؛ علی الصبح ؛ تڑکے ۔

Aday / a-day : ( adv ) [ A + Day ] روزانہ ؛ ھر روز ۔

**Adays / a-days : ( adv )** آج کل ؛ ان دنوں ؛ فی الحال ۔

**Adazzle : ( a )** چمکتا ہوا ۔

**Add : ( v ) [ L."addere"]** ( ۱ ) جوڑنا ؛ ملانا ؛ جمع کرنا ؛ شامل کرنا ؛ شریک کرنا ۔ ( ۲ ) اضافہ کرنا ؛ بڑھا دینا ؛ زیادہ کرنا ؛ بڑا کرنا ۔ ( ۳ ) تقریر و تحریر میں اضافہ کرنا ۔ ( ٤ ) شامل کر دینا ؛ جوڑ دینا ۔ ( ٥ ) ( طبیعیات ) جمع کرنا ؛ ( ریاضی ) جمع کرنا ؛ جوڑنا ۔

**Add In : ( v )** کسی حساب میں جوڑنا ۔

**Add up : ( v )** جمع کرلینا ؛ جمع میں شامل کرلینا ۔

**Addable / Addible : ( a )** جوڑے جانے کے لائق ؛ شامل کئے جانے کے لائق ۔

**Addax : ( n ) [ L. ]** شمالی افریقہ کے ہرن کی ایک قسم ۔

**Added copy : ( n )** زائد نسخہ ۔

**Added edition : ( n )** اضافی اشاعت ۔

**Added entry : ( n )** اضافی اندراج ۔

**Addend : ( n ) [ L. ]** ( ریاضی ) عنصر جمع ۔

**Addendum : ( n ) [ L. ]** ( ۱ ) جوڑی جانے والی چیز ؛ قابل جمع ۔ ( ۲ ) اضافہ ؛ تتمہ ؛ ضمیمہ ۔ ( ۳ ) ( انتظامیہ ) اضافہ ؛ ضمیمہ ۔

**Addendum to proposal :** ( تجارت و معاشیات ) اضافہ تحریر ۔

**Adder : ( n ) [ ADD + - ER ]** جوڑنے والا ؛ جمع کرنے والا ؛ شامل کرنے والا ۔

**Adder : ( n ) [ OE."naedre"]** ( ۱ ) سانپ ؛ اڑنے والا سانپ ؛ افعی ؛ اژدہا ۔ ( ۲ ) ایک زہریلے سانپ کی قسم ۔ ( ۳ ) ایک قسم کی مچھلی جو سمندر میں پائی جاتی ہے ۔

**Flying adder or adder fly :** کالی مکھی ؛ ایک قسم کی مکھی ۔

**Puff or Death Adder :** ایک قسم کا سانپ جو افریقہ اور آسٹریلیا میں پایا جاتا ہے ۔

**Horned adder :** ایک قسم کا سانپ جو افریقہ میں پایا جاتا ہے ۔

**Adders-grass : ( n )** ایک قسم کی بوٹی ۔

**Adders-tongue : ( n )** فرن کی ایک قسم ۔

**Adderwort : ( n )** ایک قسم کی بوٹی جس کی جڑ سانپ کی طرح ہوتی ہے ۔

**Addibility : ( n )** جوڑنے یا جمع کئے جانے کی صلاحیت ۔

**Addict : ( n ) [ L."addoctus","addicere"]** ( ۱ ) عادی ؛ خوگر ؛ وہ شخص جو کسی دوا یا نشیلی چیزکا عادی ہو ؛ مجبور عادی ؛ علتی ۔ ( ۲ ) ( سماجیات ) مجبور عادی ۔

**Addict : ( v )** ( ۱ ) ( قانون ) سپرد کرنا بحکم عدالت ؛ ( استعارتاً ) سپرد کرنا ؛ دے دینا ۔ ( ۲ ) عادی ہونا ؛ خوگر ہونا ؛ لت ڈالنا ۔

**Addicted : ( a )** ( ۱ ) خوگر ؛ عادی ۔ ( ۲ ) (رومن قانون) بحکم عدالت سپرد کیا ہوا ۔

**Addiction : ( n ) [ L."addictionem "]** ( ۱ ) سپردگی بحکم عدالت ۔ ( ۲ ) عادت ؛ لت ؛ علت ؛ دھت ۔ ( ۳ ) ( سماجیات ) مجبور کن عادت ۔

**Drug addiction :** ( سماجیات ) نشہ کی مجبور کن عادت ۔

**Additament : [ L."additamentum"]** اضافی ؛ ملحق ؛ منسلکہ ۔

**Addition : ( n ) [ L."additionem"]** ( ۱ ) جمع کرنے کا عمل ؛ میزان ؛ جمع ۔ ( ۲ ) جمع ؛ جوڑ ؛ اضافہ ؛ بڑھوتری ؛ بیشی ؛ ازدیاد ؛ جو چیز جمع کی جائے ۔ ( ۳ ) ( کیمیا، ریاضی و طبیعیات ) جمع ؛ جوڑ ؛ ( ارضیات و جغرافیہ ) چسپیدگی ۔

**In addition to :** اسکے علاوہ ؛ مزید برآں ؛ اسکے سوا ۔

**Cummulative Law of addition :** ( ریاضی ) جمع کا مجموعی قانون ۔

**Addition compound : ( n )** ( کیمیا ) جمعی مرکب ۔

**Addition formula : ( n )** ( کیمیا ) جمعی ضابطہ ؛ جمعی فارمولا ۔

**Addition product : ( n )** ( کیمیا ) جمعی حاصل ۔

**Addition reaction : ( n )** ( کیمیا ) جمعی رد عمل ۔

**Addition sign : ( n )** ( طبیعیات ) علامت جمع ۔

Additional : ( a ) (۱) زائد ؛ ضمنی ؛ اضافی ؛ اڈیشنل ۔ (۲) (انتظامیہ) زائد ؛ (تاریخ و سیاسیات) مزید ؛ زائد ۔

Additional act : ( n ) (تاریخ و سیاسیات) زائد ایکٹ ۔

Additional articles : ( n ) (تاریخ و سیاسیات) زائد دفعات ۔

Additional assessment : ( n ) (تجارت و معاشیات) اضافی تشخیص ؛ مزید جانچ ۔

Additional expenditure : ( n ) (انتظامیہ) زائد خرچ ۔

Additional grant : ( n ) (انتظامیہ) زائد گرانٹ ؛ زائد امداد ۔

Additional insured : ( n ) (تجارت و معاشیات) مزید بیمہ ۔

Additional pay : ( n ) (انتظامیہ) زائد تنخواہ ۔

Additional secretary : ( n ) (انتظامیہ) اڈیشنل سکریٹری ؛ اضافی معتمد ۔

Additional unit : ( n ) مزید اکائی ۔

Additionally : ( adj ) ضمناً ؛ ازدیاداً ؛ الحاقاً ۔

Additions and betterments : (تجارت و معاشیات) اضافے اور سدھار ۔

Addititous : ( a ) [ L."additicius" ] جوڑا ہوا ؛ ملحق ؛ زائد ۔

Addititous force : ( n ) وہ طاقت جو تابع سیارہ کی کشش ثقل سیارے کی طرف بڑھاتی ہے ۔

Additive : ( a ) [ L."additivus" ] (۱) جوڑی جانے والی ؛ بڑھائی جانے والی ؛ افزودنی ۔ (۲) (ریاضی) جمعی ؛ (کیمیا) ملائی جانے والی ؛ (لسانیات) عطفی ؛ اضافی ۔

Additive : ( n ) جوڑے جانے والی چیز ؛ بڑھائی جانے والی یا اضافہ کی جانے والی چیز ؛ (کیمیا) ملاوٹ ۔

Additive constant : ( n ) (ریاضی) جمعی مستقل ۔

Additive clause : ( n ) (لسانیات) الحاقی فقرہ ۔

Additive factor : ( n ) (ریاضی) جمعی جبر ۔

Additive inverse : ( n ) (ریاضی) معکوس جمعی ۔

Additive marker : ( n ) (لسانیات) الحاقی نشان دار ۔

Additive process : ( n ) (شماریات) اجتماع پذیر عمل ۔

Additive property : ( n ) (شماریات) اجتماع پذیر خاصیت ؛ (کیمیا) جمعی خاصیت ۔

Addle : ( n ) [ OE"adela" ] (۱) بدبو پیشاب یا سیال غلاظت ؛ گندگی ۔ (۲) شراب کی خشك تلچھٹ یا درد ۔

Addle : ( a ) (۱) سڑا ہوا (انڈا) ۔ (۲) غیر صحت مند ؛ گدلا ؛ سست ؛ خالی (مجازاً) ۔

Addle : ( v ) (۱) پریشان کرنا ؛ بوکھلانا ؛ مختل کرنا ۔ (۲) بوکھلا جانا ؛ مختل ہوجانا ؛ پریشان ہو جانا ۔

Addle-brain /- head /- pate : ( a ) وہ شخص جس کا دماغ خالی ہو ؛ بوکھل ؛ مختل ؛ اول جلول ؛ بے وقوف ؛ پھوہڑ ؛ ابتری پیدا کرنیوالا ۔

Addle-egg : ( n ) (۱) گندہ انڈا ؛ خاکی انڈا ؛ وہ انڈا جس سے بچہ نہ ہو سکے ۔ (۲) (مجازاً) خالی ؛ تہی مغز ؛ بوکھل ؛ مختل ؛ اول جلول ؛ گڈمڈ ۔

Addle-headedness : ( n ) حماقت ؛ بے وقوفی ؛ بے عقلی ۔

Addled : ( a ) (۱) بوکھلایا ہوا ؛ مختل ؛ پریشان ؛ اول جلول ۔ (۲) خراب ؛ گندہ (انڈا کے لئے) ۔

Addleness : ( n ) (۱) عفونت ؛ سڑاند ؛ بساند ۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی خرابی ۔

Addling : ( n ) (۱) انڈے کا سڑجانا ؛ گندہ ہو جانا ۔ (۲) فہم و فراست کا پراگندہ ہو جانا ۔

Addorsed : ( a ) [ L."ad+dorsum" ] پشت بہ پشت (مثلاً کسی ڈھال پر دو جانوروں کی تصویر) ۔

Address : ( v ) [ L. ad + "directiare", "directum" ] (۱) تحریری پیام دینا ؛ منسوب کرنا ؛ خطاب کرنا ؛ خطبہ دینا ؛ تقریر کرنا ؛ مخاطب کرنا ؛ مخاطب ہونا ؛ لکھنا ؛ خط پر پتا لکھنا ؛ معنون کرنا ۔ (۲) رجوع ہونا ؛ متوجہ ہونا ؛ مصروف ہونا ۔ (۳) (گولف کے کھیل میں) نشانہ لینا ۔ (٤) جہاز بھیجنا ؛ جہاز سے مال بھیجنا ۔ (۵) معاشقہ کرنا ؛ شادی کا پیغام دینا ۔

Address : ( n ) (۱) مستعدی ؛ ہوشیاری ؛ چابکدستی ؛

مہارت ؛ آمادگی ۔ (۲) پتا (جو خط کے اوپر لکھا جائے ) ؛ عنوان ؛ القاب ۔ ( ۳ ) ہدایت دینے یا بھیجنے کا عمل ۔ ( ٤ ) طور ؛ طریقہ ؛ اطوار ؛ رویہ ؛ ڈھنگ ؛ وضع ؛ سلیقہ ۔ ( ٥ ) بات چیت کا طرز ؛ طرز گفتگو ؛ انداز گفتگو ۔ ( ٦ ) شاہی تقریر کے جواب میں اظہار تشکر ؛ سپاسنامہ ؛ خطبہ ۔ (۷) جہازکی روانگی ۔(۸) شرف قدم بوسی ؛ درباداری ۔ ( ۹ ) معاشقہ ۔

Addressed : ( a.) بھیجا ہوا ۔

Addressed bill : (n) (معاشیات) نامزد ہنڈی ؛ موسومہ بل ۔

Addressee : ( n ) مکتوب الیہ ؛ پانے والا ؛ مرسل الیہ ۔

Addresser : ( n ) خطاب کرنے والا ؛ مخاطب کرنےوالا ۔

Addressograph : (n) ( انتظامیہ ) پتا لکھنے والی مشین ؛ پتا نگار ۔

Adduce : ( v ) [ L."adducere"] پیش کرنا ؛ بطور ثبوت بیان کرنا ؛ مثال دینا ؛ سند لانا ؛ بطور دلیل پیش کرنا ۔

Adduceable : ( a ) قابل استناد ؛ قابل استشہاد ۔

Adduced : ( a ) بطور دلیل ؛ سند یا ثبوت پیش کیا ہوا ۔

Adducent : ( a ) [ L."adducentum"] ( عضلات ) ایک ہی مرکز کی طرف کھنچ جانے والا ؛ مقرّب ۔

Adducer : ( n ) پیش کرنے والا ؛ مثال دینے والا ؛ سند لانے والا ۔

Adduct : ( v ) [ L."adduct -"] ( ۱ ) ایک ہی مرکز کی طرف کھنچنا ۔(۲) مشترک مرکز یا وسطی (شریان ) کی طرف کھنچنا - ( ۳ ) (کیمیا) جموعہ ۔

Adduction : ( n ) [ L."adductionem"] ( ۱ ) ایک ہی مرکز کی طرف کھینچنے کا عمل ؛ ایک مرکز کیطرف کھنچاؤ ؛ تقریب ۔ (۲) پیش کرنا (واقعات، ثبوت ، نظیر کا ) ؛ نظیر ؛ حجت -

Adductive : ( a ) [ L."adduct -"] تبدیلی لانے والا ( جوہر یا مادے کی تبدیلی ) ؛ تقریبی ۔

Adductor : ( n ) [ L. ] وہ عضلات یا پٹھے جو پاؤں یا جسم کے کسی حصہ کو دھڑکی طرف کھینچتے ہیں یا جو پھیلے ہوئے جسم کو سکیڑتے ہیں ؛ مقربہ عضلہ ۔

- ade : (n) (suffix) لاحقہ جو اسماء کے آخر میں آتا ہے اور " عمل ، اثر ، نتیجے وغیرہ " کو ظاہر کرتا ہے ۔

Adeciduate : ( a ) [ a + deciduate ] سدا بہار ؛ ناریز ۔

Adeem : (v) [ A+ Deem ] (۱) لے لینا ؛ واپس لینا ؛ لے بھاگنا ۔ ( ۲ ) ( قانون ) وراثت کا منسوخ کرنا ۔

Adeism : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) انکار الوہیت ؛ لا وثنیت ۔

Adelantado : ( n ) [ Sp. ] لارڈ لفٹننٹ ؛ گورنر ۔

Adelaster : ( n ) [ Gr."adelos+aster"] ایک پودے کا عارضی نام جس کے پھول اور جنس نا معلوم ہیں ۔

Adeling : ( n ) کسی رئیس گھرانے کا ایک فرد ؛ شہزادہ ؛ نواب ۔

Adelomorphic : ( a ) [ L."adel + morphic"] ( حیاتیات ) مبہم شکلا ۔

Adelopod ( e ) : ( n ) [ Gr."adelos+poda ( pus )"] ایک جانور جس کے پاؤں چھپے ہوئے ہوتے ہیں ؛ گم پایہ ۔

Adelphi : ( n ) چوتھی صدی عیسوی کے میسوپوٹامیا ؛ سیریا وغیرہ کا ایک آوارہ گرد عیسائی فرقہ کا رکن ۔

-adelphia : ( suffix ) ( لاحقہ ) حامل زر کا جمع ہونا ۔

Adelphic : ( a ) [ Gr."adelphicos"] ( نباتیات ) حامل زر کے ایک کیسے میں جمع ہونے سے متعلق ۔

Adelpholite : ( n ) [ Gr."adelphos + lithos"] فولاد اور میگنیز کا ایک نمک ۔

Adelphous : ( a ) [ Gr."adelphos"] حامل زر کے گچھوں والا ؛ پیوستہ ۔

Ademption : ( n ) [ L."ademptionem"] ( ۱ ) لے جانا ؛ لے لینا ؛ لےبھاگنا ۔ ( ۲ ) ( قانون ) میراث یا ہبہ کا واپس لے لینا ۔

Aden : ( n ) [ Gr."aden","adena"] گلٹی ؛ غدود ۔

Aden-/ adeni-/ adeno- : ( Prefix ) جزوترکیبی بمعنی " گلٹی ؛ غدود " ۔

Adenalgia : ( n ) [ mod L."-algia"] درد ؛ کسی گلٹی میں تکلیف دہ ورم ؛ درد غدود ۔

Adeniform : ( a ) [ L."-formis"] مثل غدود ؛ گلٹی نما ۔

Adenography : ( n ) نظام غدودی کی تشریح ؛ غدہ نگاری ۔

Adenoid /-al : ( a ) [ Gr."adenoides"] غدود نما ؛ غدودہ ۔

Adenoids : ( n ) گلےکے غدود ؛ اسفنجی منسوجات ( جو ناك یا حلق کی پشت پر ہوتے ہیں ) ۔

Adenological : ( a ) غدود علم سے متعلق ۔

Adenology : ( n ) عضویات کا وہ حصہ جو غدود سے متعلق ہوتا ہے ؛ غدودیات ۔

Adenoma : ( n ) [ L."aden-+-oma"] غدود کا ورم ۔

Adenopathy : (n) ["adeno+pathy"] غدودی نظام کی بیماری ۔

Adenophorous : ( a ) [ ADENO + Gr."phoros"] غدودے پیدا کرنے والا ؛ غدّہ بردار ۔

Adenophyllous : ( a ) [ ADENO + Gr."phll-on"] غدودی پتے والا ۔

Adenose : ( a ) [ L."adenosus"] غدودی ۔

Adenosis : ( طب ) غدی مرض ۔

Adenotomy : ( n ) [ADENO+Gr."tomia "] غدودوں کا چیرپھاڑ کرنا یا ان میں شگاف لگانا ؛ غدہ تراشی ۔

Adephoga : [ Gr."adephagos"] بھیڑوں کا ایك خاندان ۔

Adeps : ( n ) [ L. ] جانور کی چربی ؛ سور کی چربی ؛ سور کے پیٹ کی چربی ؛ شحم الغنزیر ( جو پکانے میں کام آتی ہے ) ۔

Adept : ( a ) [ L."adeptus","adipisci"] پورا ماہر ؛ ہنرمند ؛ ماہر کل ؛ استاد ؛ کاریگر ۔

Adeptly : ( adv ) ہنرمندی سے؛ استادانہ طورپر ؛ مہارت سے ۔

Adeptness : ( n ) مہارت ؛ کمال ؛ کاریگری ؛ استادی ۔

Adeptship : ( n ) حالت یا درجہ مہارت ۔

Adequacy : ( n ) اکتفا ؛ موزونیت ؛ مناسبت ؛ کفایت ؛ شانستگی ۔

Adequate : ( a ) [ L."adaequatus"] ( ۱ ) موزوں ؛ مناسب ؛ کافی ؛ شایاں ( ضرورت کے لحاظ سے ) ؛ معقول ۔ ( ۲ ) کافی ؛ حسب ضرورت ؛ مکتفی ؛ کما ینبغی ۔ (۳) ( منطق ) مکمل ۔

Adequate consideration : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) خاطر خواہ قیمت ؛ مناسب معاوضہ ۔

Adequate stimulus : ( n ) مناسب مہیج ۔

Adequately : ( adv ) موزوں طور پر ؛ مناسبت کے ساتھ ؛ پورے طور پر ؛ کافی طور پر ۔

Adequateness : ( n ) مناسبت ؛ موزونیت ؛ کافی ہونا ؛ کفایت ؛ شانستگی۔

Adequation : ( n ) [ L."adequationem"] ( ۱ ) برابر کرنے یا برابر بنانےکا عمل ؛ مناسب ؛ مرادف ۔ ( ۲ ) ( فلسفہ و نفسیات ) کفایت ؛ تصادق تام ؛ ( لسانیات ) اکتفائیت ۔

Adequative : ( a ) دیکھو Adequate

Ades : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) پاتال ؛ پاتال دیوتا ( یونانی دیومالا ) ( hades ) ۔

Adesmy : ( n ) [ Gr."adesmos"] نباتاتی اعضاء کے درمیان ناقص وابستگی یا ربط ؛ غیر پیوستگی ۔

Adessenarian : ( n ) [ L."adessenari", f."adesse"] عیسائیوں کے ایك گروہ کا وہ شخص جس کا عقیدہ ہے کہ عشائے ربانی میں حضرت عیسیٰ واقعی موجود تھے ۔

Adessive case : ( n ) ( لسانیات ) حالت قربی ؛ قربی حالت ۔

Adevism : ( n ) [ Gr. a+Skr. deva ] فرضی دیوتاؤں سے انکار ۔

Adfected : ( a ) مرکب ؛ (ریاضی ) مساوات میں لا معلوم تعداد کی مختلف قوت رکھنے والا ۔

Adfiliate / - ation : Affiliate /- ion کی تبدیل شدہ شکل ۔

Adfluxion : ( n ) Affluxion کی ایك صورت ۔

Adglutinate : (a) [ L."adglutinat-us"] ( ۱ ) چپکایا ہوا ؛ چسپیدہ ؛ ہم نمو ؛ واصل ۔ ( ۲ ) مرکب حقیقی ؛ مرکب امتزاجی جس کے اجزاء کی نہ تو شکل میں تبدیلی ہو نہ معنوں

میں جیسے تیز رو ؛ زود رنج وغیرہ -

Adharma : ( n ) [ Skr. a + "dharma "] ( ۱ ) نامطابقت ( دنیاوی حالات سے ) - ( ۲ ) ابدی مادہ جو روح اور مادہ کو غیر متحرک بناتا ھے - ( ۳ ) جوڑنا ؛ ملانا - ( ٤ ) مفرد الفاظ سے مرکب الفاظ بنانا -

Adhere : ( v ) [ L."adhaerere"] ( ۱ ) چپکنا ؛ چسپاں ہونا ؛ سٹ جانا ؛ چمٹنا ؛ جمنا - (۲) سٹا رھنا ؛ ( کسی جماعت یا آدمی سے) وابستہ رھنا ؛ تقلید کرنا ؛ پیرو ھونا ؛ چیلا بننا - ( ۳ ) پابند رھنا ؛ جما رھنا ( کسی بات پر ) -

Adherence : ( n ) وابستگی ؛ حمایت ؛ ھوا خواھی ؛ تقلید -

Adherency : ( n ) چپکنے، سٹنے، قائم رھنے، چسپاں رھنے کی صفت -

Adherent : ( a ) [ L."adhaerent-em"] ( ۱ ) چپکا ھوا ؛ پابند ؛ چمٹا ھوا ؛ ملحق ؛ چسپاں - ( ۲ ) حامی ؛ حمایتی ؛ وابستہ ؛ ھوا خواہ ؛ طرفدار ؛ پیرو ؛ پابند - ( ۳ ) ( کیمیا ) چمٹنے والا ؛ ملصق --

Adherent adjective : ( n ) ( لسانیات ) صفت وابستہ -

Adherent member : ( n ) رکن متعلقہ -

Adherer : ( n ) جما رھنے والا ؛ پابند رھنے والا ؛ پیروی کرنے والا ؛ مقلد -

Adhering : ( a ) جما رھنے والا ؛ چپکنے والا -

Adhering : (n) سٹا رھنے، جما رھنے، پابند رھنے کا عمل -

Adhesion : ( n ) [ L."adhaesionem"] ( ۱ ) چپکاؤ ؛ چسپیدگی وابستگی ؛ لگاؤ ( کیمیا ) التصاق ؛ چپک - ( ۲ ) وابستگی ؛ پابندی ؛ پیروی - ( ۳ ) ( نفسیات ) خیالات اور حرکات کا اندرونی اور غیر ارادی تعلق - ( ٤ ) ( نباتیات ) عموماً غیر مشابہ اعضاء کا اتصال - ( ٥ ) ( کیمیا ) چپکاؤ ؛ ( تاریخ و سیاست ) پابندی -

Adhesion to a treaty : ( تاریخ و سیاسیات ) معاھدہ کی پابندی -

Adhesive : ( a ) ( ۱ ) لسلسا ؛ چپچپا ؛ لیسدار ؛ لعاب دار ؛ چپچپ دار ؛ چسپندہ - ( ۲ ) چپک جانے والا ؛ ثابت قدم ؛ جما رھنے والا ؛ لپٹا ھوا ؛ لگا ھوا -

( ۳ ) ( کیمیا ) چپکنے والا ؛ ملصق -

Adhesive stamp : ( n ) ( انتظامیہ ) چپکنے والا ٹکٹ -

Adhesively : ( adv ) چپکتے یا چپچپاتے ھوئے ؛ لپٹتے ھوئے -

Adhesiveness : ( n ) ( ۱ ) لسلساھٹ ؛ چپچپاھٹ - ( ۲ ) دوسروں سے وابستگی پیدا کرنے اور قائم رکھنے کی صلاحیت - ( ۳ ) خیالات میں مطابقت پیدا کرنے کا میلان -

Adhibit : ( v ) [ L."adhibitus","adhibere"] ( ۱ ) لینا ؛ داخل کرنا - ( ۲ ) چپکانا ؛ چسپاں کرنا - ( ۳ ) لگانا ؛ ملنا ( دوا وغیرہ کا ) -

Adhibition : ( n ) چپکانا ؛ لینا ؛ لگانا -

Adiabatic : ( a ) [ Gr."adiabatos"] ( ۱ ) مزاحم حرارت ؛ یکساں درجہ کی حرارت رکھنے والی - ( ۲ ) ایسی کیفیت سے متعلق جب نہ حرارت داخل ھو اور نہ خارج ؛ حربند ؛ حر نا گذار - ( ۳ ) ( طبیعیات ) ھم حرارت -

Adiabatic calorimeter : ( n ) ( طبیعیات ) ھم حرارت پیما -

Adiabatic compression : ( n ) ( طبیعیات ) ھم حرارت داب -

Adiabatic curve : ( n ) ( طبیعیات ) ھم حرارت خم -

Adiabatic expansion : ( n ) ( طبیعیات ) ھم حرارت پھیلاؤ -

Adiabatic jacket : ( n ) ( طبیعیات ) ھم حرارت خول یا جیکٹ -

Adiabatic process : ( n ) ( طبیعیات ) ھم حرارت طریقہ عمل ؛ ( کیمیا ) کاظمی طریقہ -

Adiabatic transformation : ( n ) ( طبیعیات ) ھم حرارت روپانتر ؛ ھم حرارت تبدیل صورت -

Adiabatically : ( adv ) مزاحم حرارت کے طور پر ؛ حر بندانہ -

Adiactinic : ( a ) [ A + Diactinic ] جس سے actinic شعاع گذر نہ سکے ؛ کیمیائی شعاع نا گذار -

Adiantum : ( n ) [ Gr."adianton "] فرن کی ایک جنس ؛ بال چھڑ ؛ سنبل سیاہ -

Adiaphora : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) لااخلاق موجودات ؛ فوق اخلاقی -

Adiaphorism : (n) [Gr."adiaphoros"+ - ism ] فقہی بے اعتنائی ؛ وسیع المشربی ؛ آزاد خیالی -

Adiaphorist / Adiaphorite : ( n ) (۱) وسیع المشرب ؛ آزاد خیال - ( ۲ ) لوتھر کے پیروؤں میں سے وہ اعتدال پسند فرقہ جو ان چیزوں سے بے توجہ رہا جن کی لوتھر نے مذمت کی تھی - ( ۳ ) فقہ سے بے اعتناء -

Adiaphoristic : ( a ) وسیع المشربی سے متعلق -

Adiaphoron : ( n & a ) [ Gr."a + diaphoros"] (n) وہ چیز جو کلیسا کی نظروں میں قابل اعتناء نہ ہو ؛ غیر فرض ؛ آزاد اصول - (a) کلیسا کے نظریہ سےناقابل اعتناء -

Adiaphorous : ( a ) [ Gr."adiaphoros"] ( ۱ ) بے اعتناء ؛ غیر جانب دار ؛ غیر ضروری ؛ نا قابل اعتناء ؛ ناطرفدار - ( ۲ ) ( طب ) نہ مضر نہ مفید -

Adiapneustia : ( n ) [ Gr. ] پسینے کا ناقص طور سے یا رك رك كر آنا -

Adiathermic : ( a ) [ Gr."a + diathermos"] جس میں حرارت داخل نہ ہو ؛ حر نا گذار -

Adicity : ( n ) کسی عنصر کے مرکب ہونے کی صلاحیت -

Adidem : ( adv or adj ) [ L. ] ( قانون ) متفق طور پر -

Adience : ( n ) [ L."adiens"] کسی محرك یا واقعہ کو قبول کرنے کا میلان -

Adieu : (n & interj)[Fr. a"+Dieu",i.e.I commend you to God] ( ۱ ) خدا حافظ ؛ فی امان اللّٰہ ؛ خدا نگہبان ؛ اللّٰہ بیلی - (۲) خدا حافظ کہنا ؛ الوداع کہنا ؛ خدا کے سپرد کرنا - ( ۳ ) ( مجازاً ) علاحدہ ؛ الگ ؛ خاتمہ -

To bid or say adieu : رخصت ہونا ؛ رخصت لینا -

Adinole : ( n ) البائیٹ ( ایك قسم کا پتھر ) کی ایك قسم -

Adios : ( interj. ) [ Sp.] خدا حافظ ؛ فی امان اللّٰہ -

Adipescent : ( a ) [ L."adipem"] مائل بہ فربہی -

Adipic : ( n ) [ L."adipem"] ( ۱ ) ایك قسم کا تیزاب ( Adipic Acid ) جو چربی پر شورے کا تیزاب کے عمل سے حاصل ہوتا ہے - ( ۲ ) ( حیوانیات ) چرب -

Adipic acid : ( n ) ( کیمیا ) ایڈیپك ایسڈ ؛ دیکھو Adipic ؛ چربی کا تیزاب -

Adipocerate : ( v ) [ ADIPOCERE + - ATE ] ( مرطوب زمین میں مدفون اجسام سے نکلنے والی) چربی دار مادہ میں بدلنا -

Adipoceration : ( n ) بھورا مائل سفید چربی دار مادہ میں تبدیل ہونا -

Adipocere : (n) [ L."adipem" + Fr."cire"] ( ۱ ) ایك سفید مائل بہ خاکستری رنگ کا مادہ جو مردہ اجسام سے نکلتا ہے جو مرطوب زمینوں مدفون یا غرق آب ہوتے ہیں ؛ شحموم - ( ۲ ) جانور کی چربی -

Adipoceriform : ( a ) (زمین کی رطوبت سے مردہ اجسام سے نکلنے والی ) چربی نما چیز میں تبدیل شدہ -

Adipocerous : ( a ) ( زمین کی رطوبت کی وجہ سے مردہ اجسام سے نکلنے والی ) چربی نما چیز سے متعلق -

Adipose : ( a ) [ Mod. L."adiposus"] جانوروں کی چربی سے متعلق ؛ چربی دار ؛ چربیلا ؛ شحمی -

Adipose tissue : ( n ) ( ۱ ) وہ بلبلا دار ڈھانچہ جس میں چربی ہوتی ہے ؛ جانور کی چربی - ( ۲ ) ( حیوانیات ) چربیلی بافت -

Adiposeness : ( n ) چربی ہونے کی حالت -

Adiposis : ( n ) [ L."adip+-osis"] فربہی ؛ موٹاپا ؛ شحمیت -

Adiposis dolorosa : ( n ) [ L. ] تکلیف دہ فربہی -

Adiposity : ( n ) [ L."adipos-us"+-ity ] فربہی یا مائل بہ فربہی -

Adiposo genital dystrophy : ( n ) عضو تناسل کا فربہ اور موٹا ہونا -

Adipsous : (n) [ Gr."adipsos"] ( طب ) دافع تشنگی -

Adipsy : ( n ) [ Gr."adipsos"] عدم تشنگی -

Adit : ( n ) [ L."aditus"] ( ۱ ) دروازہ ؛ راستہ ؛ کان کے اندر داخل ہونے کا افقی راستہ جس سے کوئی چیز داخل ہو یا اس سے پانی نکالا جائے - ( ۲ ) مدخل ؛ رسائی ؛ نالی ؛ موری -

Aditive case : ( n ) ( لسانیات ) جہتی حالت -

Aditus : ( n ) [ L. ] راستہ -

Adjacency : ( n ) [ L."adjacentia"] اتصال ؛ الحاق ؛ قرب ؛ نزدیکی ؛ اغل بغل ؛ پہلو بہ پہلو ؛ ہم پہلو ؛ ملحق ؛ متصل ؛ نزدیک –

Adjacent : ( a ) [ L."adjacentum","adjacere"] ( ۱ ) متصل ؛ ملحق ؛ ہم پہلو ؛ ہم سرحد ؛ ہم جوار ؛ ملا ہوا ؛ ہمسایہ ۔ ( ۲ ) ( لسانیات، طبیعیات ، ریاضی ، تاریخ و سیاست ) متصل ۔

Adjacent angle : ( n ) ( ریاضی ) متصلہ زاویہ ؛ ( طبیعیات ) زاویہ متصل ۔

Adjacently : ( adv ) متصل طور پر ؛ ملحق ہو کر ؛ بطور ہمسایہ ۔

Adjag : ( n ) [ native name in Java ] جنگلی کتا جو جاوا میں پایا جاتا ھے ۔

Adject : ( v ) [ L."adjectare"] جوڑنا ؛ ملانا ؛ متصل کرنا ۔

Adjection : ( n ) [ L."adjectionem "] جوڑنے یا ملانے کا عمل ۔

Adjectitious : ( n ) [ L."adjecticius"] اضافی ؛ زائد ۔

Adjectival : ( a ) [ L."adjectivus"] Adjective سے متعلق ؛ توصیفی ۔

Adjectival case : ( n ) ( لسانیات ) صفتی حالت ؛ حالت صفتی ۔

Adjectival clause : ( n ) ( لسانیات ) توصیفی فقرہ –

Adjective : ( a ) [ L."Adjectivus"] ( ۱ ) صفت ۔ ( ۲ ) زائد ؛ ضمنی ؛ قائم بالغیر ؛ عرضی ۔ ( ۳ ) (صرف) اسم صفت ؛ (لسانیات) صفت ۔

Attributive adjective : ( لسانیات ) صفت وابستہ ۔

Limiting adjective : (لسانیات ) تحدیدی صفت ۔

Numeral adjective : ( لسانیات ) عددی صفت ۔

Predicative adjective : ( لسانیات ) مسندی صفت ۔

Adjective : ( n ) ( ۱ ) قانون اضافی ؛ قانون ؛ ضابطہ ۔ ( ۲ ) معاون ؛ ممد ۔

Adjective : ( v ) صفت بنانا ۔

Adjective dyeing : ( n ) ( کیمیا ) صفاتی رنگ سازی ۔

Adjective law : ( n ) قانون اضافی ۔

Adjectively / Adjectivally : ( adv ) بطور صفت ۔

Adjoin : ( v ) [ L."adjungere"] (۱) ملانا ؛ متصل کرنا ؛ پاس لانا ؛ قریب کرنا ؛ پیوست کرنا ؛ جوڑنا ؛ ملحق کرنا ۔ (۲) ملا ہوا ہونا ؛ ملحق ہونا ۔

Adjoined : ( a ) ملا ہوا ؛ ملحق ؛ متصل ؛ قریب ۔

Adjoining : ( a ) ( ۱ ) متصل ؛ قریب ؛ متعلق – ( ۲ ) (ریاضی) ملا ہوا ؛ ( کیمیا ) ملحق ؛ ( تجارت و معاشیات ) منسلک ۔

Adjoining territory : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) متصل علاقہ –

Adjoint : ( n ) [ Fr."adjoindre"] ایک فرانسیسی افسر ؛ فرانسیسی کالج کا ماتحت پروفیسر ۔

Adjoint : ( a ) شریک ۔

Adjoint determinant : ( n ) ( ریاضی ) شریک مقطعہ –

Adjoint matrix : ( n ) ( ریاضی ) شریک ما ترکس ؛ ( طبیعیات ) ایڈ جوائنٹ میٹرکس –

Adjourn : ( v ) [ late L."adjornare", f."ad+jornus"] ( ۱ ) ملتوی کرنا ؛ اٹھا رکھنا ؛ کام روکنا ۔ (۲) کارروائی کو روک دینا ؛ ملتوی کر دینا ؛ برخاست کرنا ؛ قانونی کارروائی کو ملتوی کرنا ۔ ( ۳ ) وقتی طور پر یا غیر معین مدت کیلئے جلسہ کی کارروائی کو ملتوی کر دینا ۔ ( ٤ ) کسی دوسری جگہ جمع ہونے کے لئے الگ ہو جانا ؛ جلسہ کا مقام بدل دینا ۔ ( ۵ ) (تاریخ و سیاسیات و انتظامیہ ) ملتوی کرنا ؛ روکنا ۔

Adjourned : ( a ) ملتوی ۔

Adjourning : ( n ) التوا ۔

Adjournment : ( n ) التوا ؛ ملتوی کرنا ۔

Adjournment motion : ( n ) تحریک التوا ۔

Adjudge : ( v ) [ L."adjudicare"] ( ۱ ) فیصلہ کرنا ۔ ( ۲ ) سزا دینا ؛ فیصلہ کا حکم سنانا ۔ ( ۳ ) ملزم قرار دینا ؛ قرار دینا ۔

( ٤ ) بحکم سرکار دلا دینا ۔

Adjudged : ( a ) فیصلہ کیا ہوا ؛ قرار دیا ہوا -

Adjudgement : ( n ) فیصلہ ؛ فیصلہ کرنےکا عمل ؛ حکم ۔

Adjudger : ( n ) فیصلہ دینے والا ؛ فیصلہ کرنے والا ۔

Adjudging : ( n ) فیصلہ کرنا ؛ تجویز کرنا ۔

Adjudicate : ( v ) [ L."adjudicat- "," adjudicare"] ( ۱ ) عدالتی فیصلہ کرنا ؛ تجویز کرنا ؛ عدالتی فتوا دینا ؛ فیصلہ کرنا ؛ حکم سنانا ۔ ( ۲ ) قرار دینا ؛ ٹھہرانا ( مجرم یا بری ) ۔ ( ۳ ) جج یا عدالت کی حیثیت سے کام کرنا ۔ ( ٤ ) ( سماجیات ) عدالتی فیصلہ دینا ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) فیصلہ کرنا -

Adjudication : ( n ) [ L."adjudicationem"] ( ۱ ) عدالتی فیصلہ کرنے، تجویز کرنے کا عمل ؛ فیصلہ کرنے کا عمل ؛ حکم ؛ فیصلہ ۔ ( ۲ ) عدالتی حکم یا فیصلہ ۔ ( ۳ ) ( قانون ) دیوالیہ پن میں ڈگری ۔ ( ٤ ) کسی موروثی جائداد کی قرقی بطور ضمانت ۔ ( ٥ ) ( سماجیات ) عدالتی فیصلہ ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) انفصال ۔

Adjudicative : ( a ) انفصالی ؛ عدالتی ۔

Adjudicator : ( n ) کسی مسئلہ کو طے کرنے والا یا انعام دینے والا ؛ حکم ؛ قاضی ؛ حاکم ۔

Adjudicature : ( n ) انصاف کرنے کی کارروائی ۔

Adjunct : ( n ) [ L."adjunctus","adjungere"] ( ۱ ) ملحق ؛ ماتحت ؛ متعلق ؛ منحصر ۔ ( ۲ ) کسی دفتر یا ملازمت میں ایک شخص دوسرے شخص کے ساتھ ملحق ۔ ( ۳ ) ایک ذاتی اضافہ یا زیادتی ؛ ایک توصیفی اضافہ ؛ ( کسی لفظ یا نام میں ) توصیفی اضافہ کی حالت ؛ اضافہ ؛ ضمیمہ ۔ ( ٤ ) ( قواعد ) مسند یا مسند الیہ کےمعنی میں توسیع کرنے والا لفظ - ( ٥ ) ( منطق ) جوہر میں کوئی اضافہ ؛ ایک غیر لازمی صفت ۔ ( ٦ ) ( لسانیات ) متعلقہ -

Adjunct : ( a ) ماتحت ؛ متعلق ؛ متعلقہ ؛ منحصر ۔

Adjunction : ( n ) [ L."Adjunctionem"] ( ۱ ) ملانے یاملحق کرنے کا عمل - (۲) وہ چیز جو ملائی جاتی ہے ؛ ملائی جانے والی چیز ؛ الحاق -

Adjunctive : ( a ) الحاق ؛ اضافی ؛ زائد ۔

Adjunctively : (adv) بطور لاحق ۔

Adjuration : ( n ) [ L."adjurationem"] قسم ؛ سوگند ؛ حلف ؛ سماجت ۔

Adjuratory : ( a ) [ L."adjuratorius"] سماجت ؛ حلفیہ الزام یا سماجت کی حامل -

Adjure : ( v ) [ L."adjurare"] حلفیہ الزام لگانا یا درخواست کرنا ۔

Adjurement : ( n ) حلفیہ درخواست ؛ استدعا ۔

Adjurer : ( n ) حلفیہ درخواست کنندہ ۔

Adjuring : ( n ) حلفیہ الزام لگانا ؛ بھوت اتارنا ؛ جھاڑ پھونک کرنا ۔

Adjust : ( v ) [ L."adjuxtare"] ( ۱ ) ترتیب دینا ؛ ٹھیک کرنا ؛ درست کرنا ؛ انضباط کرنا ؛ لگانا ؛ قرینے سے رکھنا ۔ ( ۲ ) مطابق کرنا ؛ موافق کرنا ؛ توازن پیدا کرنا ؛ تعدیل کرنا ؛ ہم آہنگ کرنا ۔ ( ۳ ) کسی چیز کا اس کے حصہ کے حساب سے مناسب طور پر ترتیب دینا ؛ نظم پیدا کرنا ؛ سلسلہ وار رکھنا ۔ ( ٤ ) ( طبیعیات ) درست کرنا ؛ ( سماجیات ) توافق کرنا -

Adjustable : ( a ) ( ۱ ) توافق پذیر ؛ تطابق پذیر ؛ ترتیب پذیر ؛ تسویہ پذیر ۔ (۲) (کیمیا) تطابق پذیر ؛ قابل درستی ۔

Adjustable classification : ( n ) تطبیقی تقسیم ۔

Adjustable component : ( n ) ( طبیعیات ) تطبیقی جزو ؛ مطابقت پذیر جزو ۔

Adjustable condenser : ( n ) ( طبیعیات ) چرکنڈنسر ؛ تطبیقی کنڈنسر ۔

Adjustable shelf : ( n ) تطبیقی خانہ -

Adjusted : ( a ) ( کیمیا ) درست کیا ہوا ۔

Adjuster : ( n ) ( ۱ ) ترتیب دینے والا ؛ مرتّب ؛ ٹھیک کرنے والا ۔ ( ۲ ) سمندر میں نقصان سے پیدا ہونے والے دعوا کا پیشہ ور تخمینہ

اور حصہ لگانے والے - (۳) (انتظامیہ) ٹھیک کرنے والا ؛ مطابقت کرنے والا ؛ ضابطہ میں لانے والا ؛ (کامرس) تطبیق کنندہ -

Adjusting : ( n ) ترتیب، تنظیم دینے کا عمل -

Adjusting entry : ( n ) (تجارت و معاشیات) تطبیق اندراج -

Adjustment : ( n ) (۱) ترتیب دینے کا عمل ؛ آراستگی کی کیفیت ؛ تصفیہ ؛ تسویہ - (۲) ترتیب جس میں چیزوں کو درست کیا جا سکے - (۳) مختلف پارٹیوں میں ان کے مجموعی قرض، دعووں، ذمہ داریوں یا ادائی کا تصفیہ - (٤) ترتیب ؛ تطبیق ؛ توافق ، انضباط ؛ ہم آہنگی ؛ سلجھانا - (٥) (انتظامیہ) ترتیب ؛ ہم آہنگی ؛ توافق ؛ انضباط ؛ (تجارت و معاشیات) تطبیق ؛ (سماجیات) توافق ؛ (تاریخ و سیاسیات) مطابقت ؛ سمجھوتہ ؛ (کیمیا) درستگی ؛ تطبیق ؛ (فلسفہ و نفسیات) مطابقت ؛ ہم آہنگی -

Behaviour adjustment : (سماجیات) توافق کردار -

Biological adjustment : (سماجیات) حیاتیاتی توافق -

Constant adjustment : (فلسفہ و نفسیات) راسخ مطابقت -

Educational adjustment : تعلیمی مطابقت -

Emotional adjustment : (فلسفہ و نفسیات) جذباتی مطابقت -

Family adjustment : (سماجیات) خاندانی توافق -

Final adjustment : (سماجیات) قطعی توافق -

Harmonious adjustment : (سماجیات) ہم آہنگ توافق -

Individual adjustment : (سماجیات) انفرادی توافق -

Instructional adjustment : (فلسفہ و نفسیات) تدریسی مطابقت -

Marital adjustment : (سماجیات) ازدواجی توافق -

Moral adjustment : (فلسفہ و نفسیات) اخلاقی مطابقت -

Personal adjustment : (سماجیات) ذاتی توافق -

Personality adjustment : (فلسفہ و نفسیات) شخصی مطابقت -

Poor adjustment : (سماجیات) ناقص توافق -

Pupil adjustment : (فلسفہ و نفسیات) مطابقت طلبا -

Recreational adjustment : (فلسفہ و نفسیات) تفریحی مطابقت -

Satisfactory adjustment : (سماجیات) تسلی بخش توافق -

School adjustment : (فلسفہ و نفسیات) درس گاہی مطابقت -

Social adjustment : (فلسفہ و نفسیات) سماجی مطابقت ؛ (سماجیات) سماجی توافق -

Vocational adjustment : (فلسفہ و نفسیات) پیشہ ورانہ مطابقت -

Adjustment account : (n) (تجارت و معاشیات) تطبیقی کھاتا -

Adjustment bond : ( n ) (تجارت و معاشیات) تطبیقی بانڈ -

Adjustment bureau : ( n ) (تجارت و معاشیات) تطبیقی بیورو -

Adjustment model : (n) (لسانیات) توافقی ؛ توافقی ماڈل -

Adjustment mortgage : ( n ) تطبیقی رہن -

Adjustment of general average : (تجارت و معاشیات) تطبیق عام اوسط (نقصان) -

Adjustment of particular average : (تجارت و معاشیات) تطبیق خاص اوسط (نقصان) -

Adjustment of personality : (سماجیات) توافق شخصیت -

Adjustage / Ajutage : ( n ) [ Fr."ajutage"] ترتیب ؛ تطبیق ؛ اس لئے (آب رسانی، Rydranlies) کسی مصنوعی چشمہ یا فوارہ کا منہ ؛ مہنال ؛ ٹونٹی -

Adjutancy : ( n ) (۱) ایڈجوٹینٹ کا عہدہ یا دفتر - (۲) منصبی ترتیب -

Adjutant : ( n ) [ L."adjutantum","adjutare"] (۱) نائب ؛ معاون ؛ مددگار - (۲) ایڈجوٹنٹ (فوج میں

وہ افسر جو فوجی فرائض کی تفصیلات میں افسر بالا کی مدد کے لئے ہوتا ہے) ۔ ( ۳ ) ایک بڑے قسم کا سارس جو ہندوستان میں پایا جاتا ہے ؛ لق لق (اور اسے یہ نام اس کے چلنے کے انداز پر دیا گیا ہے ) ۔ ( ٤ ) ( انتظامیہ ) ایڈجوٹنٹ ۔

Adjutant - general : ( n ) ( ۱ ) (فوجی) ایک افسر جو فوجی جنرل کا معاون ہوتا ہے ۔ (۲) عیسائیوں میں صوبہ یا دیہات کا وہ ناظم جو General of the order کی نگرانی میں کام کرتا ہے ۔

Adjutator : ( n ) مددگار ؛ معاون ۔

Adjuvant : ( adj ) [ L."adjuvantem","adjuvare"] ( ۱ ) مدد ؛ معاون ؛ مدد دینے والا ؛ مساعد ۔ (۲) مدد ؛ معاونت ۔ (۳) بنیادی دواؤں کے اثر کو تیز کرنے والی معاون دوا ۔

Adlegation : ( n ) [ L."adlegationem","adlegare"] عام مفاد کی خاطر معاہدہ میں شریک بادشاہوں کے نمائندوں سے قدیم المانوی سلطنت کے نمائندوں سے وابستہ ہونے کا حق ۔

Admarginate : ( v ) [ L."ad + marginen"] حاشیے میں اضافہ کرنا ؛ شامل کرنا ؛ بڑھانا ۔

Admaxillary : ( a ) [ L."ad + maxillary"] جبڑے سے متعلق ؛ جبڑے سے ملحق ۔

Admeasure : ( v ) [ L."admensurer"] بانٹنا ؛ حصہ کرنا ؛ تقسیم کرنا ؛ حصہ لگانا ۔

Admeasurement : ( n ) ( ۱ ) ابعاد کی تحقیق کے لئے پیمانہ کے استعمال کا عمل ۔ (۲) ناپ ؛ پیمائش ؛ ابعاد ۔ ( ۳ ) حصہ لگانا ؛ تقسیم کرنا ؛ بانٹنا ؛ بٹوارہ ؛ حصہ کشی ۔

Admi : ( n ) [ Berber -"edemi"] غزال ( ہرن ) جو افریقہ میں پایا جاتا ہے ۔

Adminicle : ( n ) [ L."adminiculum"] ( ۱ ) مددگار ؛ معاون ؛ تائیدی ؛ امدادی ۔ ( ۲ ) تائیدی شہادت ۔ ( ۳ ) کوئی تحریر جس سے گمشدہ دستاویزات کے مضامین کا پتا چلے ۔ ( ٤ ) سکہ وغیرہ کے اوپر بنی تصویر کے گرد کے نقش و نگار ۔

Adminicles : ( n ) سکہ وغیرہ کے اوپر بنی تصویر کے گرد کے نقش و نگار ۔

Adminicular : ( a ) تائیدی ؛ امدادی ؛ ثبوتی ( شہادت کے متعلق ) ۔

Adminiculate : (v) [L."adminiculat-","adminiculare"] تائیدی شہادت کے ساتھ دلائل پیش کرنا ۔

Adminiculation : ( n ) تائیدی شہادت کے ساتھ ۔

Adminiculum : ( n ) [ L. ] کسی پھل روپ یا منجہ روپ کے پیٹ پر کا چھوٹا دانت یا چھوٹی ریڑھ ۔

Administer oath : ( v ) ( انتظامیہ ) حلف اٹھوانا ؛ حلف دینا ؛ حلف دلوانا ۔

Administer : ( v ) [ L."administrare"] ( ۱ ) انتظام کرنا ؛ بندوبست کرنا ۔ (۲) انجام دینا ؛ ادا کرنا ( مذہبی رسم، انصاف وغیرہ کا ) ۔ ( ۳ ) شخص متوفی کی جائداد یا ترکے کا انتظام وصیت یا پروانہ* انصرام تولیت کے تحت کرنا ۔ ( ٤ ) تعمیل کرنا ؛ انجام دینا ؛ اجرا کرنا ۔ ( ٥ ) حلف لینا ؛ قسم لینا ؛ حلف اٹھوانا ۔ ( ٦ ) لگانا ؛ مالش کرنا ؛ ملنا ( دوا وغیرہ کا ) ۔ ( ۷ ) مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ دینا ؛ فراہم کرنا (کسی چیز کا کسی کو ) ۔ ( ۸ ) انتظام کرنا ؛ انصرام کرنا ۔ (۹) مدد پہنچانا ؛ سہارا دینا ؛ اعانت کرنا ۔ (۱۰) (انتظامیہ) انتظام کرنا ؛ بندوبست کرنا ؛ حلف لینا ؛ حلف اٹھوانا ؛ (تاریخ و سیاسیات) انتظام کرنا ؛ دینا ؛ دلانا ۔

Administerial : ( a ) انتظام یاحکومت سے متعلق ؛ انتظامی ۔

Administering authority : (n) (تاریخ و سیاسیات ) صاحب اختیار منتظم ۔

Administering power : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) اختیار انتظامی ۔

Administrable : ( a ) قابل انتظام ؛ قابل انصرام ۔

Administrant : ( a & n ) ( ۱ ) انتظامی ؛ عاملانہ ۔ ( ۲ ) قائم مقام افسر ۔

Administration : ( n ) [ L."administrationem"] (۱) انتظام ؛ بندوبست ؛ انصرام ( کاروبار وغیرہ کا) ۔ (۲) نظم و نسق (امور عامہ یا حکومت کا) ۔ (۳) وزارت ؛ حکومت ۔ (٤) ( قانون ) شخص

متوفی کی جائداد یا ترکہ کا انتظام ۔ ( ۵ ) داد رسی ۔ ( ٦ ) دینا ؛ اٹھوانا ( حلف وغیرہ کا ) ۔ ( ۷ ) ماش ؛ لگانا (دوا وغیرہ کا ) ۔ (۸) (انتظامیہ) انتظامیہ ؛ انتظام ؛ بندوبست ؛ نظم و نسق ( امور عامہ یا حکومت ) ۔ (۹) (فلسفہ و نفسیات) انتظام ؛ نظم و نسق ؛ انتظامیہ ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) انتظام ؛ حکومت ۔

Class room administration : (فلسفہ و نفسیات) انتظام جماعت ۔

Dual type of administration : ( فلسفہ و نفسیات ) دو عملی انتظام ۔

Educational administration : ( فلسفہ و نفسیات ) تعلیمی انتظام ۔

General administration : ( تاریخ و سیاسیات ) انتظام امور عامہ ۔

Letter of administration : پروانہ انصرام تولیت ۔

Personal administration : ذاتی انتظام ۔

Personnel administration : (فلسفہ و نفسیات) انتظام عملہ ۔

Administration division : ( n ) ( انتظامیہ ) شعبہء انتظامیہ ؛ انتظامیہ ڈویژن ۔

Administration of international law : ( تاریخ و سیاسیات ) نظام بین الاقوامی قانون ۔

Administration of justice : ( انتظامیہ ) انصاف کرنا ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) انتظام عدالت ؛ داد رسی ۔

Administration section : ( n ) ( انتظامیہ ) انتظامی شعبہ ۔

Administrative : ( a ) [ L."administrativus" ] ( ۱ ) نظم و نسق سے متعلق ؛ انتظامی ؛ نظمی ؛ عملی ۔ ( ۲ ) ( تاریخ و سیاسیات ) انتظامی ۔

Administrative action : ( n ) انتظامی کارروائی ۔

Administrative advice : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) انتظامی ہدایت ؛ انتظامی مشورہ ۔

Administrative and budgetry committee : ( تاریخ و سیاسات ) انتظامی اور بجٹ کمیٹی ۔

Administrative approval : ( n ) ( انتظامیہ ) انتظامیہ کی منظوری ۔

Administrative audit : ( n ) انتظامی تنقیح ۔

Administrative authority : ( n ) ارباب حل و عقد ۔

Administrative board : ( n ) انتظامی بورڈ ۔

Administrative centre : ( n ) انتظامی مرکز ۔

Administrative committee : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) انتظامیہ کمیٹی ؛ مجلس انتظامیہ ۔

Administrative convenience : ( n ) ( انتظامیہ ، تاریخ و سیاسیات ) انتظامی سہولت ۔

Administrative court : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) انتظامی عدالت ؛ عدالت انتظامیہ ۔

Administrative department : (n) ( انتظامیہ ) محکمہ انتظام ۔

Administrative functions : (n) ( انتظامیہ ) انتظامی فرائض ۔

Administrative head : ( n ) ( انتظامیہ ) افسر انتظامیہ ۔

Administrative law : ( n ) انتظامی قانون ۔

Administrative office : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) انتظامی دفتر ۔

Administrative officer : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) افسر انتظامیہ ۔

Administrative organisation : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) انتظامیہ ؛ نظامت ۔

Administrative policy : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) انتظامی پالیسی ۔

Administrative reforms commission : ( انتظامیہ ) انتظامی اصلاحات کمیشن ۔

Administrative sanction : ( n ) ( انتظامیہ ) انتظامیہ کی منظوری ۔

Administrative set - up : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) انتظامی

ڈھانچہ ۔

Administrative system : ( n ) ( انتظامیہ ) طریقہ انتظامیہ ۔

Administrative technique : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) انتظامی طریق کار ۔

Administrative tribunal : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) انتظامی ٹری بیونل ۔

Administrative union : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) انتظامی یونین ۔

Administratively : ( adv ) انتظامی طور پر ؛ نظمی یا عملی طریقہ سے ؛ منتظمانہ طریقہ سے ۔

Administrator : ( n ) [ L. ] ( ۱ ) منتظم ؛ منصرم ؛ مہتمم ۔ ( ۲ ) تنظیمی قابلیت رکھنے والا ۔ ( ۳ ) ناظم ؛ عامل ( امور مذہبی ، عدالت وغیرہ کا ) ۔ ( ٤ ) دہندہ ؛ دینے والا ؛ لگانے والا ۔ ( ٥ ) وصی ؛ مہتمم ترکہ (جو مالک اصلی کی صغر سنی میں املاک کا انتظام یا متوفی بلا وصیت جائداد کی نگرانی کرے ) ۔ (٦) ( انتظامیہ ) منتظم ؛ ایڈمنسٹریٹر ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) ناظم ۔

Administrator general : ( n ) ( انتظامیہ ) منتظم اعلا ۔

Administratorship : ( n ) عہدۂ ناظم ؛ نظامت ؛ عہدۂ مہتمم ۔

Administratrix : ( n ) [ L. ] منتظمہ ، خاصکر متوفی بلا وصیت کی منتظمہ ۔

Admirable : ( a ) [ See Admire ] دل پسند ؛ پسندیدہ ؛ تعریف کے لائق ؛ قابل تعریف ؛ قابل تحسین ؛ قابل ستائش ؛ بہت عمدہ ۔

Admirably : ( adv ) بطور پسندیدہ ؛ قابل تعریف طریقے سے ؛ بطریق احسن ؛ بہت خوبی کے ساتھ ۔

Admiral : ( n ) [ Arab."Amir-al-bahr" ] ( ۱ ) امیر بحر ؛ بیڑے کا اعلا سردار ؛ دریا سالار ۔ (۲) (جہازوں کے) بیڑیتی ۔ ( ۳ ) ماہی گیر یا تجارتی جہازوں کا مخصوص افسر اعلا ؛ ناظم ۔ ( ٤ ) کشتی امیر البحر ؛ نشان کا جہاز ( جس میں امیر البحر سوار ہو ) ۔ (٥) ( انتظامیہ ) ایڈمیرل ؛ امیر البحر ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) امیر بحر ۔

Red admiral : سرخ تیتری ۔

White admiral : سفید تیتری ۔

Vice Admiral : نائب امیر البحر ؛ دریا بان ۔

Real Admiral : نائب امیر البحر کے نیچے درجہ کا افسر ؛ دریادار ۔

Admiral of the fleet : فیلڈ مارشل کے عہدے کا افسر ۔

Admiral of the Red , White or Blue : لال ؛ سفید یا نیلے پرچم والا امیر البحر ۔

Admiral - shell : ( n ) سیپ کی ایک قسم ۔

Admiral ship : ( n ) امارت بحر ؛ دریا سالاری ۔

Admiralty : ( n ) ( ۱ ) امیر البحر کا دفتر یا دائرہ اختیار ؛ وزارت بحریہ ۔ (۲) بحری عدالت ؛ بحری عدلیہ ۔ (۳) وہ عمارت جس میں اعلا بحری افسران کام کرتے ہیں ۔ ( ٤ ) بحری کمان ؛ بحری تفوق ۔

Admiralty court : ( n ) بحری عدالت ۔

Admiration : ( n) [ L."admirationem" ] ( ۱ ) تحسین ؛ تعریف ؛ توصیف ؛ قدر ؛ مدح ؛ ثنا ؛ پسندیدگی ؛ توقیر ۔ (۲) قابل تحسین چیز ؛ پسندیدہ چیز ؛ حیرت انگیز چیز ؛ انوکھی چیز ؛ حیرت ۔ ( ۳ ) ( فلسفہ و نفسیات ) تحسین ۔

Admiratively ( adv ) [See ADMIRE ] تعجب سے ؛ حیرت سے ؛ تحسین سے ۔

Admire : ( v ) [ L."admirari"] ( ۱ ) تعجب کرنا ؛ متحیر ہونا ؛ اچنبھا کرنا ۔ (۲) حیرت سے دیکھنا ؛ سراہنا ؛ بہ نظر حیرت و استعجاب دیکھنا ؛ بنظر استحسان دیکھنا ؛ متعجب ہونا ؛ محو حیرت ہونا ۔ (۳) مدح کرنا ؛ توصیف کرنا ؛ پسند کرنا ۔

Admired : ( a ) متحیر ؛ پسندیدہ ؛ سراہا ہوا ۔

Admiredly : (adv) تعجب سے ؛ حیرت سے ؛ متحیر طریقہ پر ۔

Admirer : ( n ) ( ۱ ) مداح ؛ ثناخواں ؛ تعریف کرنے والا ؛

Admission form : ( n ) ( فلسفه و نفسیات ) داخله فارم ۔

Admission of partner : ( تجارت و معاشیات ) داخله ( شرکت دار وغیره کا ) ۔

Admission requirements : ( n ) ( فلسفه و نفسیات ) شرائط داخله ۔

Admission temporaire : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) عارضی داخله ؛ عارضی شرکت ۔

Admissive : ( a ) [ L."admissivus" ] : معترفانه ؛ بطور اعتراف ؛ مائل به اعتراف ؛ تصدیق آمیز ۔

Admit : ( v ) [ L."admittre", f."ad + mittere" ] : ( ۱ ) راه دینا ؛ داخل کرنا ؛ شریك کرنا ؛ شامل کرنا ؛ آنے دینا ؛ اجازت دینا ( خاص طور پر جمع بندی والی جانداد پر قبضه تسلیم کرنا ) ۔ ( ۲ ) ماننا ؛ قبول کرنا ؛ تسلیم کرنا ؛ جائز سمجھنا ۔ (۳) اعتراف کرنا ؛ اقبال کرنا ؛ قبول کرنا ؛ مقرر کرنا – ( ٤ ) اجازت دینا ؛ رضامندی دینا ؛ جائز مان لینا ؛ صحیح تسلیم کرلینا ۔ ( ٥ ) داخله کا ذریعه ؛ داخله کا سامان بہم پہنچانا ۔ (٦) گنجائش پیدا کرنا ؛ سمائی رکھنا ؛ جگه رکھنا یا جگه کا ہونا ۔ (۷) (انتظامیه) اجازت دینا ؛ منظور کرنا ؛ داخل کرنا ؛ قبول کرنا ؛ اقرار کرنا ؛ تسلیم کرنا ( برائے سماعت ) ۔

Admittable : ( a ) قابل ادخال ؛ داخل ہونے کے قابل ؛ قابل قبول ؛ روا ؛ جائز ؛ قابل اجازت ؛ قابل شرکت ۔

Admittance : ( n ) ( ۱ ) داخله ؛ شرکت ؛ اجازت ( داخل ہونے کی ) ؛ درآمد ؛ دخول ۔ ( ۲ ) ( طبیعیات ) دعوت ۔

Admitted : ( a ) ( تاریخ و سیاسیات ) اقبال ؛ تسلیم شده ؛ مسلمه ؛ ( انتظامیه ) مسلمه ؛ منظور شده ؛ قبول کیا ہوا ۔

Admittedly : ( adv ) مسلمه طور پر ؛ بےشك و شبه ۔

Admitter : ( n ) شرکت کرنے والا ؛ قبول کرنے والا ؛ شامل کرنے والا ۔

Admitting : ( n ) ذہنی رضامندی ؛ اقرار ؛ اقبال ؛ رضامند ؛ رضامندانه ؛ آماده ؛ آمادگی ۔

پسند کرنے والا ۔ ( ۲ ) عاشق ؛ شیدائی ؛ چاہنے والا ۔

Admiring : ( n & a ) تعجب ؛ حیرت ؛ استعجاب ؛ تحسین سے دیکھنا ؛ پر از محامد ؛ پر از محاسن ۔

Admiringly : ( adv ) تعجب کے ساتھ ؛ حیرت کے ساتھ ؛ پسندآمیز ؛ ستائش آمیز ؛ متعجبانه ۔

Admissibility : ( n ) ( ۱ ) قابل قبول ہونا ؛ قابل تسلیم ہونا ؛ جواز ؛ روا ہونا ؛ سماعت پذیری ۔ ( ۲ ) ( انتظامیه ) قابل قبولیت ۔

Admissible / Admissable : ( a ) [ L."admissibilem" ] ( ۱ ) قابل قبول ؛ قابل پذیرائی ؛ قابل تسلیم ؛ ماننے کے قابل ؛ قابل تصدیق ؛ روا ؛ جائز ( خیال و تجویز کے متعلق ) ۔ ( ۲ ) ( قانون ) قابل سماعت ( جو به حیثیت عدالتی ثبوت کے قبول کیا جاسکے ) ؛ قابل ادخال شہادت ۔ (۳) اہل ؛ قابل تقرر ؛ قابل ماموری ( کسی عہده یا عزت کی جگه پر ) ؛ قابل تسلیم (بلحاظ رشته ) ۔ ( ٤ ) قابل قبول ؛ قابل پذیرائی ۔

Admissible decision function : ( n ) ( شماریات ) روا تفاعل فیصله ۔

Admissible hypothesis : (n) ( شماریات ) روا آزمائشی فرضیه ۔

Admissible number : ( n ) ( شماریات ) روا عدد ۔

Admissible test : ( n ) ( شماریات ) روا جانچ ۔

Admission : ( n ) [ L."admissionem" ] : ( ۱ ) شمولیت ؛ داخله ؛ شرکت ؛ پہنچ ؛ رسائی ؛ گذر ؛ تصدیق ؛ اعتراف ؛ اقرار ؛ ورود ۔ ( ۲ ) کسی عہده یا مرتبه پر فائز ہونا ۔ ( ۳ ) ماننا ؛ تسلیم کرنا ( کسی بات کو جائز، مناسب اور صحیح ) ۔ ( ٤ ) ( قانون ) مان لینا ؛ اقرار کرنا ۔ ( ٥ ) (انتظامیه) داخله ؛ اندر آنا ؛ شمولیت (تاریخ، سیاسیات، فلسفه، نفسیات ، کامرس ) داخله ۔

Selective admission : ۔ (فلسفه و نفسیات) انتخابی داخله ۔

Admission age : ( n ) داخله عمر ۔

Admission fee : ( n ) ( فلسفه و نفسیات ) داخله فیس ۔

Admix : ( v ) [ L."ad+Mix"] ملانا ؛ ملنا ؛ آمیز کرنا ؛ حل کرنا ( کسی چیز کا کسی دوسری چیز کے ساتھ ) ؛ شریک کرنا ؛ ڈالنا ۔

Admixt : ( a ) [ L."admixtus","admiscere"] ملا ہوا ؛ آمیختہ ۔

Admixtion : ( n ) [ L."admixtionem"] ایک چیز کا ملانا کسی دوسری چیز کے ساتھ ؛ حل کرنا ؛ آمیز کرنا ؛ ڈالنا ۔

Admixture : ( n ) ( ۱ ) ملاوٹ ؛ آمیزش ؛ میل ؛ شرکت ۔ ( ۲ ) ( کیمیا ) ملاوٹ ؛ آمیزش ۔

Admonish : (v) [L."admonestare","admonere"] ( ۱ ) سمجھانا ؛ مشورہ دینا ؛ تنبیہ کرنا ؛ خبردار کرنا ؛ تاکید کرنا ؛ وعظ کرنا ؛ نصیحت کرنا ؛ صلاح دینا ؛ ہدایت کرنا ۔ ( ۲ ) متنبہ کرنا ؛ ہوشیار کرنا ؛ جتانا ؛ آگاہ کرنا ۔ (۳) آمادہ کرنا ۔ (٤) دھیان دلانا ؛ جتانا ؛ مطلع کرنا ۔

Admonisher : ( n ) تنبیہ کرنے والا ؛ ناصح ؛ مشاور ۔

Admonishingly : (adv) مشورہ ؛ نصیحت آمیز طریقہ پر ؛ تنبیہ ۔

Admonishment : ( n ) تنبیہ ؛ ہدایت ؛ نصیحت ؛ فہمائش ؛ سمجھانا ۔

Admonition : ( n ) [ L."admonitionem", f."admonere"] (۱) تنبیہ کرنا ؛ تنبیہ ؛ صلاح ؛ مشورہ ؛ ہوشیار کرنا ؛ ملامت ؛ فہمائش ؛ شرم دلانا ؛ برا بھلا کہنا ۔ ( ۲ ) (انتظامیہ) فہمائش ؛ نصیحت ( تاریخ و سیاسیات ) تنبیہ ۔

Admonitory : (n&a) [ L."admonitorus"] تنبیہی ؛ نصیحت آمیز ؛ فہمائشی ۔

Admortization : ( n ) [ L."admortizationem"] دیکھو Amortization

Adnate : ( a ) [ L."adnatus"] ( ۱ ) پیدائشی طور پر پوری سطح سے لگاھوا ۔ ( ۲ ) پیدائشی طور پر ایک ساتھ بڑھا ہوا ؛ ہم نمو ۔

Adnation : ( n ) [ f. prec. ] ( نباتیات ) نمو ( نظام گل کے مختلف حلقےکا ایک دوسرے کے ساتھ ) ؛ ہم نموئی ۔

Adnauseam : ( adv ) [ L. ] قابل نفرت حد تک ؛ اس حد تک کہ جس سے نفرت پیدا ہو جائے ۔

Adnexa : ( n ) [ L."adnexa"] ( لسانیات ) جڑیلا ؛ ملحقات ۔

Adnominal : ( a ) [ L."adnomen"] ( ۱ ) توصیفی ؛ صفت کے متعلق ۔ (۲) اسم کے متعلق ؛ متعلقہ اسم ۔ (۳) ( لسانیات ) متعلق اسم ۔

Adnoun : ( n ) [ L."ad + Noun"] ( ۱ ) صفت ۔ ( ۲ ) کوئی صفت جو اسم کی طرح استعمال کی جائے ۔

Ado : [ A + Do ] ( ۱ ) کام ؛ کاج ۔ ( ۲ ) کام کرتے ہوئے ؛ حرکت کرتے ہوئے ۔ (۳) بھاگ دوڑ ؛ شور و غل ؛ اضطراب ؛ ہنگامہ ۔ ( ٤ ) مشقت ؛ مشکل کام ؛ مہم ؛ تکلیف ؛ مصیبت ۔ (٥) بکھیڑا ؛ مشکل ؛ پریشانی ؛ دقت ؛ درد سری ؛ کھکھیڑ ؛ گھبراھٹ ۔

-ado : ( suffix ) لاحقہ : اسم فاعل بنانے کے لئے لاحقہ جیسے : desparado ( جان باز ) ۔

Adobe : ( n ) [ Sp. ] ( ۱ ) دھوپ میں سکھائی ہوئی خام اینٹ ؛ کچی مٹی ۔ ( ۲ ) ( تعمیرات ) کچی اینٹ ۔

Adolescence : ( n ) [ L."adolescentia"] ( ۱ ) بلوغ ؛ عنفوان ؛ شباب ؛ جوانی ؛ اٹھتی جوانی ( مردوں کے لئے ١٤ سے ٢٥ اور عورتوں کے لئے ١٢ سے ٢١ کی عمریں ) ۔ (۲) (فلسفہ و نفسیات ) عنفوان شباب ؛ نوجوانی ؛ ( لسانیات ) بلوغ ؛ (سماجیات ) عنفوان ؛ نو بلوغ ۔

Adolescency : ( n ) [ L."adolescentia"] بلوغت ؛ جوانی ؛ عنفوان شباب کی حالت ۔

Adolescent : (a & n) [ L."adolescentum"] ( ۱ ) بالغ ؛ نوجوان ؛ عنفوان شباب میں ؛ آغاز شباب میں ؛ سیانا ؛ نوبالغ ۔ (۲) (فلسفہ و نفسیات) نو بالغ ؛ ( سماجیات ) صاحب عنفوان ۔ (۳) طفلی سے بلوغ تک پہنچنےکی حالت میں ؛ نوجوانی ۔

Adolescent court : ( n ) ( سماجیات ) عدالت عنفوانان ۔

Adonai : ( n ) [ Heb. ] حاکم مطلق کا ایک نام ۔

Adonic : ( a ) [ med. L."adonicus"] ایڈونس کا یا اس سے متعلق ۔

Adonis : ( n ) [ Heb. ] ( ۱ ) ایڈونس ؛ یونانی علم الاصنام میں زھرہ دیوی کا منظورنظر ایک

نوجوان ۔ ( ۲ ) ( مجازاً ) چھیلا ؛ البیلا ؛ بانکا ؛ عاشق ؛ رنگیلا ۔ ( ۳ ) ( نباتیات ) پودوں کی ایک جنس ؛ ایک قسم کا پودا ؛ ایڈونس ۔ ( ٤ ) ( حشریات ) ایک قسم کی تتلی ؛ ( Clifton Blue ) کلفٹنی تتلی ؛ ایڈونس ؛ نیلی تتلی یا تیتری ۔

**Adonize : (v) [ See ADONIS and - IZE]** ( ۱ ) سنوارنا ؛ بانکا بنانا ؛ آراستہ کرنا ؛ مانگ پٹی کرنا ۔ ( ۲ ) ایڈونس کی نقل کرنا ؛ کنھیا بننا ۔

**Adopt : ( v ) [ L. adoptare ]** ( ۱ ) متبنی لینا ؛ گود لینا ؛ پوس پالک لینا ؛ منہ بولا رشتہ دار بتانا ؛ لے پالک کرنا ۔ ( ۲ ) دوسرے سے لیکر اپنا بناکر استعمال کرنا( کسی چیز کو ) ؛ لے لینا ؛ قبول کرنا ؛ خاص کر علم اللسان میں دوسری زبان سے الفاظ لے کر بغیر کسی تغیر کے استعمال میں لانا ؛ اخذ کرنا ؛ حاصل کرنا ۔ (۳) پسند کرنا ؛ انتخاب کرنا ؛ منتخب کرلینا ؛ چننا ۔ ( ٤ ) ( انتظامیہ ) اختیار کرنا ؛ اپنانا ؛ متبنی کرنا ۔

**Adoptability : ( n )** انتخاب پذیری ؛ اخذ کئے جانے کی صلاحیت ۔

**Adoptable : ( a )** قابل قبول ؛ منتخب کئے جانے کے لائق ؛ قابل پسند ؛ قابل تبنیت ۔

**Adopted : ( a )** برگزیدہ ؛ منتخب ؛ متبنی ؛ گود لیا ھوا ۔

**Adoptedly : ( adv )** پسند کرکے ؛ منتخب کرکے ۔

**Adopter : ( n )** ( ۱ ) گود لینے والا ؛ پوس پالک /لے پالک بنانے والا ؛ منہ بولا رشتہ دار بنانے والا ۔ ( ۲ ) مان لینے والا ؛ قبول کرنے والا ؛ منتخب کرنے والا ( رائے وغیرہ کو ) ۔

**Adoption : ( n ) [ L."adoptionem"]** ( ۱ ) تبنیت ؛ پوس/ لے پالک لینا ؛ منہ بولا رشتہ دار بنانا ۔ ( ۲ ) قبول ؛ اختیار ؛ انتخاب ۔ ( ۳ ) (انتظامیہ) اختیار تبنیت ؛ (تاریخ و سیاسیات ) متبنی کرنا ؛ گود لینا ۔

**Adoptionist : ( n )** عیسائیوں کا ایک فرقہ جس کا عقیدہ ھے کہ عیسی خدا کے صرف منہ بولے بیٹا ھیں ۔

**Adoptive : ( a )** ( ۱ ) منہ بولا ؛ پوس پالک ؛ لے پالک ؛ متبنی ؛ گود لیا ھوا ۔ (۲) انتخاب یا اخذ کی صلاحیت رکھنے والا ۔

**Adoptively : ( adv )** بطریق تبنیت ؛ لے پالک یا متبنی کے طور پر ۔

**Ador : ( n ) [ L. ]** دیوتاؤں پر چڑھائےجانے والے اجناس ؛ عمدہ گیھوں ۔

**Adorability : ( n )** احترام ؛ عزت ؛ تعظیم کئے جانےکی صفت ؛ محبوبیت ۔

**Adorable : ( a ) [ P."adorabilem"]** ( ۱ ) قابل پرستش ؛ قابل عبادت ؛ شایان ستائش ۔ ( ۲ ) واجب التعظیم ؛ قابل ادب ؛ قابل عزت ؛ محترم ؛ محبوب ؛ دلکش ؛ دل پذیر ۔

**Adorableness : ( n )** قابلیت پرستش ؛ قابلیت ستائش –

**Adorably : ( adv )** محترمانہ ؛ محبوبانہ ؛ بطور ستائش ۔

**Adoral : ( a ) [ f. L."ad + or-"(mouth)+ - Al ]** منہ پر یا منہ کے نزدیک واقع ؛ نزد دہن ۔

**Adoration : ( n ) [ L."adorationem"]** ( ۱ ) ستائش ؛ پرستش ؛ عشق ورزی ۔ ( ۲ ) اظہار پرستش ؛ اظہار ستائش ؛ احترام ؛ عزت ۔ ( ۳ ) پوپ کے انتخاب کا ایک طریقہ ۔ ( ٤ ) (فلسفہ و نفسیات ) پرستاری ؛ پرستش۔

**Adoratory : ( n ) [ med L."adoratorium"]** عبادت گاہ ؛ عبادت خانہ ؛ پرستش گاہ ۔

**Adore : (v) [ L."adorare"]** ( ۱ ) عزت کرنا ؛ احترام کرنا ؛ قدر و منزلت کرنا ؛ ادب اور محبت کرنا ۔ ( ۲ ) (شعر میں ) پوجنا ؛ پرستش کرنا ۔ ( ۳ ) ( رومن کیتھولک ) تقدیس ؛ تحریم کرنا ؛ الوھیت کا مظہر سمجھ کر احترام کرنا ۔ ( ٤ ) پوپ کا انتخاب کرنا ۔

**Adorer : ( n )** پجاری ؛ پرستار ؛ عاشق ؛ مداح ؛ شیدائی ؛ والہ و شیدا ۔

**Adoringly : ( adv )** پرستش کرتے ھوئے ؛ عزت کرتے ھوئے ۔

**Adorn : (v) [ L."adornare"]** ( ۱ ) سجانا ؛ سنوارنا ؛ آراستہ کرنا ؛ زینت دینا ؛ مزین کرنا ؛ تزئین کرنا ۔ ( ۲ ) زیور سے آراستہ کرنا ؛ سنگار کرنا ؛ بناؤ کرنا ۔

**Adorned : ( a )** مزین ؛ آراستہ ؛ پیراستہ ؛ زیور سے یا صفات سے آراستہ ۔

**Adorner : ( n )** آراستہ کرنے والا ؛ مزین کرنے والا ۔

Adorningly : (adv) سجا کر ؛ زینت دیکر ؛ آراستہ کر کے ۔

Adornment : ( n ) آرائش ؛ زیبائش ؛ زینت ؛ سجاوٹ ؛ بناؤ ؛ سنگار ؛ زیور ؛ تزئین ؛ زیب ۔

Adosculation : ( n ) [ L."adosenlat-","adosculari"] حاملہ کرنا بغیر دخول کے ( محض اتصال سے ) ؛ پیوند ۔

Adossee : ( a ) [ Fr. ] Addorsed دیکھو

Adown : ( adv ) [ OE"of dune", L."de monte"] ( متروک ، صرف نظم میں مستعمل ) نیچے ؛ نچلا ؛ زیریں ؛ نیچے کی طرف ۔

Adpress : ( v ) [ L."adpress","adprimere"] دبا کر قریب کرنا ۔

Adpressed : ( a ) [ See prec.] دباکر قریب کیا ہوا ؛ چمٹا ہوا ؛ معانق ۔

Adpromissor : ( n ) [ L. ] ضمانت دینے والا ۔

Adrad : ( a ) [ ? probably weakened form of "of-drad"] خوف زدہ ؛ ہیبت زدہ ۔

Adradial : (a) [ L."ad + radius"] کسی شعاع کے قریب یا بغل میں واقع ۔

Adrem : ( a ) [ L. ] ( ۱ ) ٹھیک ؛ بجا ؛ برمحل ؛ باموقع - ( ۲ ) حسب مراد ؛ حسب منشا ؛ مطلب کے موافق ۔

Adrenal : ( a & n ) [ AD + L."renes.(kidneys)"] ایک قسم کا غدود جو گردہ کے اوپر واقع ہوتا ہے ؛ برگردہ ۔

Adrenal body : ( n ) ( حیوانیات ) برگردوی جسم ۔

Adrenal gland : ( n ) ( حیوانیات ) برگردوی غدود ۔

Adrenalin : ( n ) (۱) غدوی رطوبت جو خون کی گردش اور عضلات پر عمل کرتی ہے ؛ برگردی مادہ ۔ (۲) ( کیمیا و حیوانیات ) ایڈرینیلین ۔

Adrenin : ( n ) [ adren + - in /- ine ] ( فلسفہ و نفسیات ) اڈرینی غدود کی رطوبت ۔

Adrenol : ( کیمیا ) ایڈری نول ۔

Adret : ( n ) [ Fr. ] پہاڑی ڈھلوان جس میں سورج کی روشنی یا گرمی ملتی ہے ۔

Adrift : ( adv & adj ) [ A + Drift ] سمندر کی ہوا اور موجوں کے رحم و کرم پر بہتا ہوا ؛ آوارہ ؛ بیکس ؛ بے ٹھکانا ؛ ہدف روزگار ۔

Adrip : ( a & adv ) [ A prep + DRIP ] ٹپکتا ہوا ۔

Adrogate : ( v ) [ L."adrogat-","adrogare"] کسی بالغ انسان کو متبنیٰ کرنا ؛ ایک ایسے آدمی کو قانوناً متبنیٰ کرنا جو بالغ ہو ۔

Adrogated : ( a ) متبنیٰ بنایا ہوا ( بلوغیت میں ) -

Adrogation : ( n ) کسی بالغ کو متبنیٰ بنانا ۔

Adrogator : ( n ) کسی بالغ کو متبنیٰ بنانے والا ۔

Adroit : ( a ) [ Late. L."drictum", cl. L."directum"] شاطر ؛ چالاک ؛ ہوشیار ؛ ماہر ؛ زیرک ؛ زبردست ؛ مستعد ۔

Adroitly : ( adv ) شاطرانہ ؛ ماہرانہ ؛ چالاکی سے ؛ ہوشیاری سے ۔

Adroitness : ( n ) چالاکی ؛ ہوشیاری ؛ مہارت ؛ مستعدی ۔

Adrostral : ( a ( [ L."ad+rostrum"] چونچ یا تھوتھنی سے متعلق ؛ چونچ یا تھوتھنی پر ؛ نزمنقاری ۔

Adry : ( adv ) سوکھے طور پر ؛ خشک طور سے ۔

Adry : ( a ) (۱) سوکھا ؛ خشک ۔ (۲) پیاسا ؛ تشنہ ؛ بےآب ۔

Ads : ( n ) [ variant of ODS ] " خدا کا " کی مختصر شکل ۔

Adscititious : ( a ) [ L."adscit-(ascit-)","adsciscere"] اضافی ؛ زائد ؛ ضمنی ؛ بیرونی ؛ خارجی ؛ الحاقی ۔

Adscript : ( n ) [ L."adscriptus","adscribere"] ضمیمہ ۔

Adscription : ( n ) [ L."adscriptionem"] ( ۱ ) کسی چیز سے وابستہ کرنا ۔ ( ۲ ) دستاویز کے ذریعہ کسی کو وابستہ کرنا -

Adscriptitious : کسی چیز سے وابستہ شدہ ؛ منسوب کیا ہوا ۔

Adscriptus glebae : ( a & n ) زرعی غلام ؛ غلام آسامی ( ایسا کاشتکار جو مثل زمین کے زمیندار کی ملک ہو ) ۔

Adsignification : ( n ) لاحقه یا سابقه کے ذریعہ کسی لفظ کے معنی میں توسیع ؛ توسیع معنی بذریعہ لاحقہ یا سابقہ ۔

Adsignify : ( v ) [ L."adsignificare" ] لاحقہ یا سابقہ کے ذریعہ کسی لفظ کے معنی میں اضافہ کرنا ۔

Adsorbed : ( a ) ( کیمیا ) سطح پر جذب شدہ ۔

Adsorbent : ( a ) ["Adsorb+-ent"] ( کیمیا ) سطحی جاذب ۔

Adsorption : ( n ) [ L."ad+sorption" ] ( ۱ ) کسی ٹھوس سطح پر گیسوں کا انجماد ۔ ( ۲ ) ( کیمیا ) سطحی جذب ؛ ( طبیعیات ) سطحی جاذبیت ۔

Adsorption coefficient : ( n ) ( کیمیا ) سطحی جذبی شرح ۔

Adstipulate : ( v ) [ L. a ( d ) Stipulari ] کسی معاملہ میں فریق ثانی بننا ۔

Adstipulation : ( n ) کسی معاملہ میں فریق ثانی بننا یا بنانا ۔

Adstipulator : ( n ) وہ فریق ثانی جو فریق اول کی شرط پر معاہدہ کرے ۔

Adstratum : ( n ) ( لسانیات ) فوق سطح ۔

Adsum : ( interj ) لبیک ؛ حاضر ؛ " حاضر ہوں " ۔

Adularia : ( n ) [ f. Adula-a mountain in Switzerland ] ایک معدنی شے ۔

Adulate : ( v ) [ L."adulat-","adulari" ] خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی کرنا ؛ آسمان پر چڑھانا –

Adulation : ( n ) [ L."adulationem" ] مبالغہ آمیز مدح ؛ چاپلوسی ؛ ریا کارانہ مدح ؛ تملق ؛ غلامانہ ؛ خوشامد ۔

Adulator : ( n ) خوشامدی ؛ چاپلوس ؛ متملق ۔

Adulatory : ( a ) [ L."adulatorius" ] تملق آمیز ؛ خوشامدانہ ؛ چاپلوسانہ ۔

Adullamite : ( n ) [f. Adullam, name of place in Judah +- ITE ]
( ۱ ) قدیم شہر ادلام کا باشندہ ؛ ادلامی ۔
( ۲ ) ادلام کے غاروں میں اکثر آنے جانے والے برطانوی پارلیمنٹ (House of Commons) کے وہ ممبر جنھوں نے ۱۸٦٦ء میں پارلیمانی اصلاحات کے سوال پر لبرل پارٹی سےعلاحدگی اختیار کرلی تھی ۔

Adult : ( a ) [ L."adultus","adolescere" ] بالغ ؛ جوان ؛ ( مجازاً ) بالکل جوان ۔

Adult : ( n ) ( ۱ ) جوان ؛ بالغ ؛ سیانا ۔
( ۲ ) ( فلسفہ و نفسیات ) جوان ؛ بالغ ؛ ( سماجیات، تاریخ، سیاسیات و انتظامیہ ) بالغ ۔

Linguistic adult : ( لسانیات ) لسانی بالغ ۔

Superior adult : ( فلسفہ و نفسیات ) برتر جوان ۔

Adult education : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) تعلیم بالغاں ۔

Adult education centre : ( انتظامیہ ) مرکز تعلیم بالغاں ۔

Adult franchise : ( n ) ( انتظامیہ ) رائے دہی بالغان ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) بالغوں کا اختیار ووٹ ۔

Adult franchise misinterpretation : ( n ) ( لسانیات ) بالغی غلط تعبیر ۔

Adult franchise sufferage : ( n ) حق دہی بالغاں ۔

Adulterant : ( n ) [ L."adulterantum" ] میل ؛ آمیزش ؛ ملونی آمیزکار ۔

Adulterant : ( a ) آمیزش کرنے والا ؛ ملانے والا ؛ آمیزکار ۔

Adulterate : ( a ) [ L."adulteratus" ] ( ۱ ) حرام کار ؛ زانی ؛ ولد الزنا ؛ حرامی ۔ ( ۲ ) کھوٹی ؛ جعلی ؛ نقلی ؛ مصنوعی ؛ قلب ؛ آمیزش ؛ آمیزش شدہ ۔
( ۳ ) ملونی ( کیمیا ) ۔

Adulterate : (v) [ L."adulterat","adulterare" ] ( ۱ ) کھوٹ ڈالنا ؛ بگاڑنا ؛ ملانا ؛ آمیزش کرنا ؛ مصنوعی بنانا ؛ جعلی بنانا ۔
( ۲ ) ( کیمیا ) آمیزش کرنا ؛ ملانا ۔

Adulterated : ( a ) ( ۱ ) کھوٹی ؛ جعلی ؛ نقلی ؛ مصنوعی ؛ آمیزش شدہ ؛ بنایا ہوا ۔
( ۲ ) ( کیمیا ) ملا ہوا ۔

Adulterateness : ( n ) جعل ؛ آمیزش ؛ قلب ۔

Adulteration : ( n ) ( طبیعیات ) ملاوٹ ؛ آمیزش ؛ کھوٹ ؛ ( کیمیا ) آمیزش ؛ ملاوا ؛ ملاوٹ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) ملاوٹ ؛ ( سماجیات ) آمیزش ؛ ملاوٹ ۔

Adulterator : ( n ) آمیزش کرنے والا ؛ ملانے والا ؛ ملاوٹ

کرنے والا : کھوٹ ڈالنے والا ۔

**Adulterer : ( n )** زانی ؛ فاجر ؛ بد کار ؛ زنا کار ۔

**Adulteress : ( n )** زانیہ ؛ چھنال ؛ فاحشہ ؛ قحبہ ؛ بے عصمت ۔

**Adulterine : ( a ) [ L."adulterinus" ]** ( ۱ ) ولدالزنا ؛ حرامی ۔ ( ۲ ) بدکاری کا ؛ زنا کا ؛ متعلق بہ زنا ۔ ( ۳ ) ( استعارتاً ) کھوٹا ؛ جعلی ؛ قلب ۔ ( ٤ ) ناجائز ؛ خلاف قانون ؛ ممنوعہ ۔

**Adulterize : ( v )** زنا کرنا ؛ بدکاری کرنا ۔

**Adulterous : ( a )** زنا کار ؛ فاسق ؛ بد کار ۔

**Adulterously : ( adv )** زناکاری سے یا حرام کاری سے ؛ زنا کارانہ ؛ از راہ زنا ۔

**Adultery : ( n ) [ ME."avoutrie", L."adulter" ]** ( ۱ ) زنا ؛ زنائے محصن یا محصنہ ؛ زنا کاری ؛ حرام کاری ؛ چھنالہ ۔ ( ۲ ) بے وفائی ؛ بدعہدی ؛ بے دینی ۔ ( ۳ ) (بائبل) بت پرستی ؛ مورتی پوجا ۔

**Single adultery :** زنا جس کا ایک ھی فریق شادی شدہ ھو ۔

**Double adultery :** زنا جس کے دونوں فریق شادی شدہ ھوں ۔

**Adumberate : ( v ) [ L."adumbrat-","adumbrare" ]** ( ۱ ) خاکہ کھینچنا یا بنانا ؛ جھلک دکھانا ؛ کنایہ کرنا ؛ اشارہ کرنا ۔ (۲) (استعارتاً) پیش از پیش اندازہ لگانا ؛ پہلے سے قیاس لگا لینا ۔ ( ۳ ) چھپا لینا ؛ ڈھانک لینا ؛ چھا جانا ؛ سایہ ڈالنا ۔ ( ٤ ) نشانی ھونا ؛ مثال کے ذریعہ ظاھر کرنا ۔

**Adumbral : ( n )** سایہ دار ؛ چھایا ھوا ۔

**Adumbration : ( n ) [ L."adumberationem" ]** (۱) خاکہ ؛ جھلک ؛ پرچھائیں ؛ سایہ ؛ کنایہ ۔ ( ۲ ) علامتی نمائندگی ؛ غیر واضح بیان ؛ دھندلی شکل ؛ مبہم نقش ۔ (۳) ڈھانک لینا ؛ دھندلا بنانا ؛ مبہم بنانا ۔

**Adumbrative : ( a )** مظہر ؛ اشاروں سے نمایاں کرنے والا ؛ نشان دہی کی خاصیت رکھنے والا ؛ جھلک دکھانے والا ۔

**Adumbratively : (adv)** بطور خاکہ کشی ؛ بطور نشان دہی ۔

**Adumbrellar : ( n ) [ L."ad+Umbrella" ]** ایک قسم کی سمندری مچھلی کے Velum کی اوپری سطح سے متعلق ۔

**Adunation : (n) [ L."adunationem" ]** مل کر ایک ھو جانا ۔

**Adune : ( a ) [ L."aduncus" ]** مڑا ھوا ؛ انکھڑا ھوا ۔

**Aduncate : ( v ) [ med. L."aduncare" ]** اندر کی طرف موڑنا ؛ ھک نما ؛ قلابی ۔

**Adust : ( a ) [ L."adustus" ]** ( ۱ ) سوختہ ؛ جھلسا ھوا ؛ جلا بھنا ھوا ؛ خشک شدہ ؛ تیرہ ۔ ( ۲ ) دھوپ یا لو کا مارا ؛ دھوپ جلا ۔ ( ۳ ) وہ کیفیت جو جسم کی خشکی، گرمی، پیاس یا خون کی جھلسی رنگت سے پیدا ھو ۔ (٤) ملول ؛ نڈھال ؛ افسردہ ۔

**Adust : ( adv ) [ A prep. + DUST ]** گرد آلود حالت میں ۔

**Advance : ( v ) [ L."abanteare" ]** الف ۔ جگہ کے حساب سے : ( ۱ ) آگے بڑھنا یا لیجانا ؛ کوچ کرنا ۔ ( ۲ ) آگے بڑھنا ؛ لیجانا ؛ بڑھانا ۔ ( ۳ ) (استعارتاً) ترقی کرنا ؛ ترقی دینا ؛ بڑھانا ( اشخاص کا ، منصوبوں کو ) ۔ ( ٤ ) آگے بڑھانا ؛ پیش کرنا ؛ کام کی رفتار کو تیز کرنا تکمیل کے لئے ؛ بہ سرعت تکمیل کو پہنچانا ۔ ( ٥ ) پیش کرنا ۔

ب ۔ وقت کے لحاظ سے :

( ۱ ) آگے بڑھنا ؛ قبل از وقت بنانا ؛ پیشگی دینا ؛ سائی دینا ؛ اگوڑی دینا ؛ بڑھ جانا ۔ ( ۲ ) ادھار دینا ؛ قرض دینا ۔

ج ۔ کاروبار کے لحاظ سے :

( ۱ ) اٹھانا ۔ (۲) ترقی دینا ( مرتبہ میں ) ۔ (۳) (قانون) اولاد کی آئندہ زندگی کے لئے انتظام کرنا خاص کر وصیت نامہ وغیرہ کے دفعات کی پیش بینی کے تحت ۔ ( ٤ ) قیمت بڑھانا ؛ قیمت میں اضافہ کرنا ؛ شرح میں اضافہ کرنا ۔

**Advance : ( n )** ( ۱ ) پیش قدمی ؛ پیش رفت ۔ ( ۲ ) کوچ کا حکم ۔ ( ۳ ) (استعارتاً) اقدام ؛ سبقت ؛ پہل ۔ ( ٤ ) سلسلہ جنبانی ؛ ذاتی طور پر پہل ۔ ( ٥ ) اضافہ ؛ زیادتی (قیمت یا رقم میں ) ۔ ( ٦ ) پیشگی ادائی ؛ قرض ؛

ادھار ؛ ( انتظامیہ ) پیشگی قرض ؛ ( معاشیات ) پیشگی -

Clean advance : بلاضمانت پیشگی ؛ بلاضمانت ادھار ۔

Collateral advance : ( تجارت و معاشیات ) باضمانت ادھار ۔

In advance : آگے ؛ پہلے سے ؛ قبل ؛ پیش از پیش ۔

Seasonal advance : ( تجارت و معاشیات ) موسمی ادھار ۔

Festival advance : پیشگی برائے تیوھار ۔

Advance bill : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) ایڈوانس بل ؛ پیشگی بل ؛ پیشگی ھنڈی ۔

Advance billing : (n) (تجارت و معاشیات) پیشگی بل بنانا ۔

Advance buying : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) پیشگی خرید ۔

Advance charges : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) پیشگی بار؛ پیشگی صرف ۔

Advance copy : ( n ) پیش نسخہ ( جو اشاعت سے پہلے کسی کو دیا جائے ) ؛ ( انتظامیہ ) پیشگی نقل ۔

Advance discounting for mortality : ( تجارت و معاشیات ) پیشگی کٹوتی برائے ممات ۔

Advance discount for severence : ( تجارت و معاشیات ) پیشگی کٹوتی برائے علاحدگی -

Advance freight : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) پیشگی بھاڑا ۔

Advance guard : ( n ) پیشگی لشکر ؛ طلایہ ؛ پیش رو ۔

Advance increment : ( n ) ( انتظامیہ ) پیشگی اضافہ ؛ پیشگی ترقی ؛ قبل از وقت ترقی ۔

Advance mailing card : (تجارت و معاشیات) پیش ڈاک کارڈ ۔

Advance money : ( n ) زر پیشگی ۔

Advance note : ( n ) پیشگی رقعہ ۔

Advance on a mortgage : پیشگی بالرھن ۔

Advance payment : ( n ) ( انتظامیہ ) پیشگی ادائی ؛ ( تجارت و معاشیات ) پیشگی ادائیگی؛ پیشگی بھگتان -

Advance premium : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) پیشگی پریمیم ۔

Advance proofs : ( n ) پیشگی اوراق ۔

Advance rate : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) پیشگی شرح ۔

Advance sheets : دیکھو Advance proof

Advanced : ( a ) ( ۱ ) پیش رفتہ ؛ آگے بڑھا ھوا - ( ۲ ) ( استعارتاً ) ترقی یافتہ ؛ ترقی کردہ ۔ ( ۳ ) بڑھایا ھوا ؛ زیادہ ۔

Advanced phraseography : ( n ) اعلا پرتونگاری۔

Advancement : ( n ) ( ۱ ) ترقی ؛ فروغ ۔ ( ۲ ) اولاد کے لئے آئندہ زندگی کا انتظام ؛ بچوں کے فروغ و ترقی کا انتظام کرنا ( خاص کر روپیہ وغیرہ سے ) ۔

Advancer : ( n ) ( ۱ ) آگے بڑھانے والا ؛ کوچ کرنے والا ؛ ترقی دینے والا ؛ پیشگی دینے والا - ( ۲ ) ھرن کے سینگ کی دوسری شاخ ۔

Advances : ( n ) پیشگیاں ؛ تقاوی ۔

Guaranteed advances : محفوظ پیشگیاں ۔

Unsecured advances : غیر محفوظ پیشگیاں ۔

Advances against merchandise : پیشگی مقابل مال ۔

Advantage : (n) [ ME."avantage", Fr."avantage" ] : (۱) فوقیت ؛ برتری ۔ ( ۲ ) بہتر صورت حال ؛ مناسب صورت یا موقع ؛ تفوق ؛ برتری (خاص کر مقابلہ یا مباحثہ میں ) ۔ ( ۳ ) ٹینس کی ایک اصطلاح ۔ ( ٤ ) مناسب موقع ؛ مناسب محل ؛ مشابہ صورت حال ۔ ( ٥ ) منفعت ؛ نفع ؛ بھلائی ؛ بہتری مفاد ؛ سود ؛ فائدہ ۔

To have the advantage of : برتری حاصل کرنا ۔

To gain the advantage of : فائق ھونا ۔

To take advantage : فائدہ اٹھانا ؛ قابو یا موقع پانا ۔

To take advantage of a person : دو شخصوں میں ایک دوسرے کے متعلق ذاتی علم ھونا اور دوسرے کا اس واقفیت سے فائدہ اٹھانا -

To take a person at advantage : کسی شخص کو اچانک آ لینا ؛ بے خبری میں آ پہنچنا ۔

To advantage : ایسے طریق پر جس سے کسی شے کی خوبیاں عیاں ہو جائیں ۔

Advantage : ( v ) ( ۱ ) فائدہ پہنچنا ؛ فائدہ مند ہونا ؛ مفید ہونا ؛ سود مند ہونا ۔ ( ۲ ) ترقی دینا ؛ بڑھانا - ( ۳ ) فائدہ میں ہونا ؛ فائدہ حاصل کرنا ؛ فائدہ کرنا ؛ برتری یا فوقیت دینا ۔

Advantage ground : ( n ) ( ۱ ) موقع کی جگہ ؛ عمدہ موقع ؛ کام کی جگہ ؛ پر قابو جگہ ۔ ( ۲ ) مقام برتری ؛ بہتر موقع ۔

Advantage of location : ( تجارت و معاشیات ) فائدۂ محل وقوع ۔

Advantageous : ( a ) مفید ؛ فائدہ مند ؛ سودمند ؛ نافع ۔

Advantageously : ( adv ) سود مندانہ ؛ بطور مفید ۔

Advantageousness : ( n ) سودمندی ؛ نافعت ۔

Advection : ( n ) [ L.] ہوا کی افقی حرکت ؛ فہمل ( افق + حمل ) ؛ افقی حمل ( حرارت ) ۔

Advective current : ( n ) فہملی رو ۔

Advehent : ( a ) [ L."advehentem"] اندر کی طرف جانے والا ؛ درآور ؛ درآرندہ ۔

Advene : ( v ) [ L."advenire"] شامل ہونا ؛ پہنچانا ؛ مزید اضافہ ہونا ؛ راضی ہونا ؛ مان لینا ۔

Advene : ( n ) ( ۱ ) زمانہ بشارت ؛ زمانہ قبل ولادت حضرت مسیح ۔ ( ۲ ) حضرت مسیح کا ظہور ثانی ؛ آمد ۔ ( ۳ ) بعثت حضرت مسیح ۔ ( ٤ ) ورود ؛ وقوع ؛ ظہور ( واقعات وغیرہ ) -

Adventism : ( n ) حضرت مسیح کے ظہورثانی کا عقیدہ ۔

Adventist : ( n ) حضرت مسیح کے ظہورثانی کا معتقد ۔

Adventitia : ( n ) [ L."adventicia"] ایک جھلی نما ساخت جو کسی عضو کا حصہ نہیں ہوتی بلکہ اعضاء کو ڈھانکے ہوئے ہوتی ہے ؛ غلاف رگ ۔

Adventitious : ( a ) [ L."adventicius"] ( ۱ ) بیرونی ؛ خارجی ؛ اضافہ ؛ اتفاقی ؛ ناگہانی ۔ ( ۲ ) ( قانون ) غیر مترقبہ دولت ؛ ارث بعید ؛ وہ چیز جو محض قسمت سے یا کسی اجنبی سے ملے ۔ ( ۳ ) ( حیاتیات ) اتفاقاً یا غیر معمولی جگہوں پر نمودار ہونے والا ؛ غیر مقامی ۔

Adventitious ideas : ( n ) حصولی تصورات ۔

Adventitious sound : ( n ) ( لسانیات ) اتفاقی آواز ۔

Adventitiously : ( adv ) بطور اتفاقی ؛ بطور عارضی ؛ ارث بعید کے طور پر ۔

Adventitiousness : ( n ) اتفاق ۔

Adventure : ( n ) [ L."adventura"] ( ۱ ) خطرہ یا نقصان کا امکان ؛ خطرہ ؛ جوکھم ؛ مخاطرہ ۔ ( ۲ ) خطرناک مہم ؛ کام یا کرتب ؛ قسمت آزمائی ؛ اولوالعزمی کا کام ؛ خطرے کا کام ؛ جوکھوں کا کام ؛ جاں بازی کا کام ۔ ( ۳ ) قسمت آزمائی ؛ سٹا ؛ تجارتی جوا ۔ ( ٤ ) حادثہ ؛ واقعہ ؛ افتاد ؛ سانحہ ۔ ( ٥ ) ( تجارت و معاشیات ) کاروباری مہم ۔

Joint adventure : مشترک کاروباری مہم ۔

Adventure : ( v ) ( ۱ ) قسمت آزمائی کرنا ؛ جرأت کرنا ؛ ہمت کرنا ۔ ( ۲ ) خطرہ مول لینا ؛ خطرہ میں ڈالنا ؛ جوکھوں میں پڑنا ؛ خطرہ میں پڑنا ؛ جان پر کھیلنا ۔ ( ۳ ) اوکھلی میں سر ڈالنا ؛ بیڑا اٹھانا ۔

Adventured : ( a ) خطرہ مول لے کر حاصل کیا ہوا ؛ خطرہ مول لیا ہوا ۔

Adventurer : ( n ) ( ۱ ) مہم جو ؛ جاں باز ؛ قسمت آزما ؛ حادثہ جو ؛ مہم کار ۔ ( ۲ ) سٹے باز ۔ ( ۳ ) زمانہ ساز ؛ عیار ۔ ( ٤ ) ( تاریخ و سیاسیات ) قسمت آزما ۔

Adventuresome : ( a ) حوصلہ مند ؛ جاں باز ؛ باہمت ؛ سرفروش ؛ ہمت آزما ؛ مہم جو -

Adventuress : ( n ) زمانہ ساز ؛ عیارہ ؛ حادثہ جو (عورت) ۔

Adventuring : ( n ) خطرے میں ڈالنا ؛ آزمائش ۔

Adventuring : ( a ) جاں باز ؛ باہمت ؛ مہم جو ۔

Adventurous : ( a ) دلیر ؛ ماجرا جو ؛ مخاطرہ طلب ؛ سورما ؛ جری ؛ جیوٹ والا ؛ من چلا ؛ جاں باز ؛ مہم جو ؛ جسور ۔

Adventurously : ( adv ) جرات سے ؛ جاں بازی سے ؛ جاں بازانہ ؛ دلیرانہ ؛ جسورانہ ۔

Adverb : ( n ) [ Fr."adverbe", L."adverbium"] ( ۱ ) متعلق فعل ؛ ظرف ؛ تمیز ؛ تابع فعل ۔ ( ۲ ) (لسانیات) تمیز ؛ متعلق فعل ۔

Conjunctive adverb : ( لسانیات ) عطفی تمیز ۔

Pronominal adverb : ( لسانیات ) ضمیری تمیز ۔

Relative adverb : ( لسانیات ) موصولی تمیز ۔

Adverbial : ( a ) ظرفی ؛ ( لسانیات ) تمیزی ۔

Adverbial clause : ( n ) ( لسانیات ) تمیزی فقرہ ۔

Adverbial expression : ( n ) ( لسانیات ) تمیزی اظہار ۔

Adverbial modifier : ( n ) ( لسانیات ) تمیزی تعریف کار ۔

Adverbiality : ( n ) ظرف ہونے کی کیفیت ۔

Adverbialize : ( n ) ظرف بنانا ۔

Adverbially : ( adv ) بطور ظرف ۔

Adverbiation : ( n ) تعبیر ظرفی ؛ ترکیب ظرفی ۔

Adversaria : ( n ) [ L. ] سامنے صفحہ پر لکھی ہوئی چیز ( کاغذ کے ایک طرف ) ؛ ایک معمولی کتاب ؛ کسی متن پر یاد داشت یا تبصرہ ۔

Adversary : ( n ) [ L."adversarius"] دشمن ؛ حریف ؛ مخالف ؛ مدعی ؛ رقیب ۔

The adversary : شیطان ۔

Adversary : ( a ) مخالف ؛ حریف ۔

Adversative : ( a ) [ L."adversativus","adversat-"] نقیض ؛ متضاد ( الفاظ وغیرہ کے متعلق ) ۔

Adversative conjunction : (n) ( لسانیات ) عطف استدراک ۔

Adversatively : ( adv ) بالعکس ؛ بطور نقیض ۔

Adverse : ( a ) [ L."adversus" ] ( ۱ ) مخالف ؛ ضد؛ ناموافق ؛ نا مساعد ؛ ناسازگار ؛ برخلاف ؛ مخالفانہ ۔ ( ۲ ) نقصان دہ ؛ مضر ؛ مضرت رساں ۔ ( ۳ ) متقابل ؛ عکس ؛ ضد ؛ بالمقابل ؛ الٹا ۔ ( ٤ ) ( انتظامیہ ) مخالف ؛ خلاف ۔

Adverse entry : ( n ) ( انتظامیہ ) مخالفانہ اندراج ۔

Adverse features : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) غیر موافق خصوصیت ۔

Adverse party : ( n ) ( انتظامیہ ) مخالف پارٹی ۔

Adverse remarks : ( n ) ( انتظامیہ ) مخالف رائے ۔

Adverse report : ( n ) ( انتظامیہ ) مخالف رپورٹ ۔

Adverse selection : ( n ) نقصان دہ انتخاب ۔

Adversely : ( adv ) بطور مخالفت ؛ بالعکس ؛ مخالفانہ ؛ حریفانہ ؛ غیر مساعدانہ ۔

Adverseness : ( n ) تقابل ؛ مخالفت ؛ ناسازگاری ۔

Adversifoliate : ( a ) [ L."adversus+foliam"+-ATE] وہ پودا جس کے ڈنٹھل پر پتے آمنے سامنے ہوں ۔

Adversifolious : ( a ) دیکھو Adversifoliate

Adversity : ( n ) [ L."adversitatem"] ( ۱ ) مصیبت ؛ آفت ؛ بپتا ؛ افتاد ؛ آزمائش ۔ ( ۲ ) نحوست ؛ بدبختی ؛ کم نصیبی ؛ افلاس ؛ فلاکت ؛ عسرت ؛ نکبت ۔

Advert : ( v ) [ L."advertere"] اشارہ یا کنایہ کرنا ؛ حوالہ دینا ؛ ذکر کرنا ؛ بیان کرنا ؛ رجوع کرنا ۔

Advertence : ( a ) [ L."advertentia"] توجہ ؛رجوع ؛ بازگشت ۔

Advertency : ( n ) [ L."advertentia"] توجہ ؛ رجوع ؛ بازگشت ۔

Advertent : ( a ) متوجہ ۔

Advertise : (v) [ Fr."avertiss-","avertir","advertir."] ( ۱ ) متوجہ کرنا ؛ اعلان کرنا ؛ خبردار کرنا ؛ آگاہ کرنا ؛ اطلاع دینا ؛ مطلع کرنا ۔ ( ۲ ) اشتہار دینا ؛ اعلان کرنا ؛ مشتہر کرنا ؛ شائع کرنا ؛ مشہور کرنا ۔

Advertised : ( a ) اعلان شدہ ؛ مشتہر؛ اطلاع شدہ ؛ مشہور ۔

Advertised sale : (n) ( انتظامیہ ) نیلام یا فروخت بذریعہ اشتہار -

Advertised tender : ( n ) ( انتظامیہ ) مشتہر ٹنڈر -

Advertisee : ( n ) جس کا اشتہار دیا جائے ؛ اشتہار یافتہ ؛ مشتہر شدہ -

Advertisement : ( n ) [ Fr. "avertissement", adv- ] ( ۱ ) اشتہار ؛ اطلاع ؛ آگاہی ؛ اعلان ؛ خبر؛ اطلاع عام -
( ۲ ) ( معاشیات ) اشتہار ؛
( انتظامیہ ) اطلاع عام ؛ اشتہار -

Advertisement account : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) اشتہار کھاتا -

Advertisement manager : ( n ) (انتظامیہ) مینجر اشتہارات -

Advertiser : ( n ) اشتہار کنندہ ؛ اشتہار دینے والا -

Advertising : ( n ) آگاہی ؛ اعلان ؛ اشتہار بازی -

Consumer advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) تشہیر برائے صارف -

Co-operative advertising : (n) (تجارت و معاشیات ) امداد باہمی تشہیر ؛ کوآپریٹیو تشہیر -

Direct advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) براہ راست تشہیر ؛ بلاواسطہ تشہیر -

Direct mail advertising : (n) (تجارت و معاشیات) بلاواسطہ ڈاک تشہیر ؛ براہ راست ڈاک تشہیر -

Display advertising : (n) نمائشی تشہیر -

Industrial advertising : (n) (تجارت و معاشیات ) صنعتی تشہیر -

Informative advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) معلوماتی تشہیر -

Institutional advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) ادارہ جاتی اشتہار -

Keyed advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) کلیدی اشتہار ؛ کلیدی تشہیر -

Local advertising : (n) (تجارت و معاشیات) مقامی اشتہار

Mail order advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) ڈاک بکری اشتہار -

National advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) قومی اشتہار -

Newspaper advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) اخباری تشہیر -

Outdoor advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) بیرونی تشہیر -

Point of purchase advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) اشتہار جائے خرید -

Point of sale advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) اشتہار جائےفروخت -

Prestige advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) آبرو مندانہ تشہیر -

Retail advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) خردہ تشہیر -

Trade advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) تجارتی تشہیر -

Transit advertising : (n) ( تجارت و معاشیات ) عبوری اشتہار ؛ سفری اشتہار -

Advertising agency : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) تشہیری ایجنسی ؛ اشتہاری ایجنسی -

Advertising agent : ( n ) اشتہاری ایجنٹ -

Advertising allowance : (n) ( تجارت و معاشیات ) تشہیری الاؤنس -

Advertising budget : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) تشہیری بجٹ -

Advertising campaign : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) اشتہاری مہم ؛ مشتہری مہم -

Advertising idea exchange : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) تشہیری خیالات اکسچینج -

Advertising media : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) ذرائع اشتہار ؛ ذرائع مشتہری -

Advertising panels : ( n ) اشتہاری تختیاں -

Advertising policy : ( n ) اشتہاری مسلک -

Advertising research : (n) ( تجارت و معاشیات ) تشہیری تحقیق -

Advice : ( n ) [ L."advisum" ] : ( ۱ ) مشورہ ؛ نصیحت ؛ہدایت ؛ صلاح ؛ رائے ؛ مصلحت - (۲) اطلاع ؛ خبر -

Market advice : (n) (تجارت و معاشیات ) اطلاع متعلق بازار -

To take advice : مشورہ لینا ؛ غور کرنا -

Under advice : ( تاریخ و سیاسیات ) حسب ہدایت -

Advice boat : ( n ) وہ کشتی جو خبر رسانی کے لئے استعمال کی جائے -

Advice book : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) اطلاع رجسٹر -

Advice note : ( n ) (انتظامیہ)تحریری اطلاع ؛ اطلاعی خط -

Advice of despatch : ( انتظامیہ ) اطلاع روانگی -

Advice of payment : (انتظامیہ) اطلاع ادائیگی

Advice slip : ( n ) اطلاعی پرچہ -

Advice yatch : ( n ) دیکھو Advice boat

Advices : دور کی اطلاعیں ، خبریں یا پیام ؛ باضابطہ اطلاع ؛ سماچار -

Advisability : ( n ) قرین مصلحت ہونا ؛ مناسب ہونا ؛ موزونیت -

Advisable : ( a ) (۱) مناسب ؛ بہتر ؛ باموقع - (۲) قرین مصلحت ؛ مقتضائے وقت -

Advisableness : ( n ) قرین مصلحت ہونا ؛ مناسب ہونا -

Advisably : ( adv ) مصلحت کی رو سے ؛ حسب اقتضاء ؛ مصلحتاً -

Advise : ( v ) [ L. "advisare", "advisum" ] ( ۱ ) مشورہ دینا ؛ صلاح دینا ؛ نصیحت کرنا - ( ۲ ) اطلاع کرنا ؛ مشورہ کرنا ؛ صلاح لینا - ( ۳ ) مشورہ دینا - ( ٤ ) اطلاع دینا - ( ٥ ) اعلان کرنا -

Advise fate : ( تجارت و معاشیات ) " بھگتان صلاحیت سے مطلع کرو " -

Advised : ( a ) ( ۱ ) دانستہ ؛ سوچا سمجھا - ( ۲ ) آگاہ ؛ باخبر -

Ill advised : غیر محتاط ؛ بعید از احتیاط -

Advisedly : (۱) عمداً ؛ سوچ سمجھ کر ؛ دانستہ بالقصد -(۲) محتاط ؛ مصلحت میں ؛ پر از احتیاط ؛ مصلحت آمیزانہ ؛ مصلحت پر مبنی ؛ مصلحتاً-

Advisedness : ( n ) دانستگی ؛ آگاہی ؛ باخبری -

Advisement : ( n ) مشورت ؛ تامل -

Adviser/Advisor : (n) مشیر ؛ صلاح کار -

Communication's adviser : ( تاریخ و سیاسیات ) مشیر رسل و رسائل -

Financial adviser : ( تاریخ و سیاسیات ) مشیر مالیات -

Legal adviser : ( تاریخ و سیاسیات ) مشیر قانونی -

Medical adviser : ( سیاسیات ) مشیر طبّی -

Military adviser : ( تاریخ و سیاسیات ) مشیر فوجی -

Naval adviser : ( تاریخ و سیاسیات ) مشیر بحریہ -

Railways adviser : ( تاریخ و سیاسیات ) مشیر ریل -

Reader's adviser : مشیر مطالعہ -

Scientific adviser : ( تاریخ و سیاسیات ) مشیر سائنسی -

Soil conservation adviser : ( انتظامیہ ) مشیر تحفظ اراضی -

Student adviser : ( فلسفہ و نفسیات ) مشیر طلباء -

Adviser of factories : ( انتظامیہ ) مشیر کارخانہ -

Advisership : ( n ) صلاح کار کا عہدہ ؛ مستشار ؛ مشاور -

Advisory : ( a ) مستشار ( جماعت یا مجلس ) ؛ مشورت آمیز ؛ نصیحت آمیز ؛ صلاح سے متعلق ؛ مشاورتی -

Advisory commission : ( n ) (تجارت و معاشیات ) صلاح کار کمیشن -

Advisory committee : ( n ) ( تجارت ، معاشیات ، انتظامیہ و کامرس ) صلاح کار کمیٹی ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) مشاورتی کمیٹی ؛ (تاریخ و سیاسیات) مشاورتی کمیٹی ۔

Advisory council : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) مشاورتی کونسل ۔

Advisory opinion : ( n ) (تاریخ و سیاسیات) ھدایتی رائے ۔

Advisory standing committee : مشاورتی مجلس قائمہ ۔

Advocaat : ( n ) [ L."advoctus" ] ایک مشروب جوانڈے ، شکر ، برانڈی، قھوہ سے ولندیز میں تیار ھوتا ھے ۔

Advocacy : ( n ) [ L. "advocatia" ] ( ۱ ) وکیل کا کام یا پیرو کاری ۔ ( ۲ ) وکالت ؛ حمایت ؛ عذرداری ؛ پیروکاری ۔ ( ۳ ) مدافعہ ۔

Advocate : ( n ) [ L. "advocatus", "advocare" ] ( ۱ ) وکیل ؛ مختار ؛ پیروکار ۔ ( ۲ ) حامی ؛ مؤیّد ؛ تائید کرنے والا ۔ ( ۳ ) پیشہ ور وکیل ؛ مختار ؛ ایڈوکیٹ ؛ مشیر قانونی ۔

Faculty of advocates : جماعت وکلاء ( اسکاٹ لینڈ کی ) ۔

Lord Advocate : وکیل شاھی ۔

Judge advocate : وکیل منصف ۔

Devil's advocate : پادریو ں کی مجلس کی رکنیت کے خلاف وکالت کرنے والا ۔

Advocate : ( v ) حمایت کرنا ؛ تائیدکرنا ؛ سفارش کرنا ؛ وکالت کرنا ؛ مدافعت کرنا ۔

Advocate - general : ( n ) ( انتظامیہ ) ایڈوکیٹ جنرل ۔

Advocateship : ( n ) عھدہ وکیل ۔

Advocation : ( n ) [ L. "advocationem", "advocatus" ] کسی اعلا عدالت کے مقدمہ کو اپنی عدالت میں کارروائی کے لئے منگوانا یا طلب کرنا ۔

Advocator : ( n ) [ L. ] وکیل ۔

Advocatory : (n) [ L."advocat" - "advocare" ] وکالت سے متعلق ؛ وکیلانہ ۔

Advocatus dei : ( n ) [ Late L. ] رومن کیتھولک افسر جس کا فرض یہ تھا کہ وہ وکیل شیطان کے اعتراضات کو رد کرے ۔

Adocatus diaboli : ( n ) [ med. L. ] وکیل شیطان ۔

Advowee : ( n ) [ L."advocatus" ] (۱) Advocate ایڈوکیٹ ۔ (۲) کسی کلیسائی عھدہ کا وکیل ، محافظ یا سرپرست ۔

Advowson : ( n ) [ L. "advocationem " ] ( ۱ ) کسی معبد کی سرپرستی ۔ (۲) وقف کرنے کا حق ۔ ( ۳ ) کسی عبادت گاہ کے لئے کوئی جاگیر وقف کرنے کا حق ۔

Adynamia : [ Gr."adynamia" ] بے وقوفی ؛ ناطاقتی ؛ ضعف ؛ کمزوری ؛ نڈھال پن ؛ فقدان ؛ قوت ؛ قوت غریزی کا فقدان ؛ نقاھت ۔

Adynamic : ( a ) [ Gr. "adynamia " ] ( ۱ ) ضعیف ؛ کمزور ؛ نڈھال ؛ بےقوت ۔

Adytum : ( n ) [ Gr."adyton" ] ( ۱ ) خانقاہ یا مندر کا اندرونی حصہ ؛ حرم ؛ زیارت گاہ ۔ ( ۲ ) وہ پوشیدہ خانقاہ جہاں سے دیوتاؤں کی طرف سے جواب دیا جاتا تھا ۔ ( ۳ ) (استعارتاً) خاص کمرہ ؛ خلوت گاہ ۔

Adz /Adze : ( n ) [ OE." adesa" ] کلھاڑی ؛ تیشہ ؛ بسولا ۔

Adz / Adze : ( v ) کلھاڑی سے کاٹنا ؛ بسولا سے لکڑی کو کاٹ کر درست کرنا ۔

Ae : ( ۱ ) لاطینی میں دو حروف علت کا مجموعہ جسکی آواز a اور e کے بین بین ھوتی ھے ۔ ( ۲ ) سابقہ کی صورت میں یہ " باھر " " آگے " وغیرہ کے معنی میں استعمال ھوتا ھے ۔ ( ۳ ) لاطینی صوت تصریف یونانی الفاظ میں ۔

Aecidium : ( n ) [ Gr." aekia " ] وہ پیالہ نما پھل جو طفیلی سماروغ کے فطرومہ کے اوپر ھوتا ھے ؛ دیولی ۔

Aedes : ( n ) [ Gr."aedes" ] مچھروں کی ایک نوع جو عام پائی جاتی ھے ۔

Aedicula / Aedicule : ( n ) [ L."aedicula" ] چھوٹا کمرہ یا گھر ؛ اطاق ؛ اطاقچہ ؛ طاق ؛ طاقچہ ۔

Aedile : (n) [ L."aedilis","aedes" ] (۱) " ایڈائیل " ( قدیم روما کا ایک عھدہ دار جو عمارات، تماشاگاہ و پولیس وغیرہ کی نگرانی کرتا تھا ) ۔ ( ۲ ) ( تاریخ ) ای ڈائل ( قدیم روم کا مجسٹریٹ ) شھربان ؛ شھردار ۔

Aedileship : ( n ) شہربانی یا شہرداری کا عہدہ ۔

Aedilitian : (a) [ L. "aedilici" - us + - AN ] شہربانی یا شہر داری سے متعلق ۔

Aedility : ( n ) [ L."aedilitatem"] شہربانی یا شہرداری ۔

Aegean vase : ( n ) ( تاریخ و اثریات ) ایجین صراحی ۔

Aeger : ( n ) [ L. ] انگریزی یونیورسیٹی میں علالت نامہ ؛ بیماری کا صداقت نامہ ۔

Aegilops : ( n ) [ Gr."aegilops"] آنکھ کے اندرونی کونے کا رستا ہوا زخم یا ناسور ۔

Aegirite : ( n ) ایک دھات جس میں سوڈیم اور لوہے کا سلیکٹ ہوتا ہے ۔

Aegis : ( n ) [ Gr."aegis"] ( ١ ) ڈھال ؛ سپر یا دفاعی سلاح خصوصاً یونانی دیوتا جوپیڑیا نرواکا ۔ (٢) ( استعارتاً ) سرپرستی ؛ پناہ ؛ حمایت ؛ پرتو ؛ ظل ؛ زیرنگرانی ؛ زیرسایہ ۔ ( ٣ ) ( تاریخ ) ایجز ؛ ڈھال ؛ تشریح ۔

Aegle : ( n ) [ Gr."Aigle"] خاردار درختوں کی ایک نوع جو ایشیا اور افریقہ میں پائی جاتی ہے ۔

Aegophony : ( n ) [ Gr."aex + phonia."] ( مرض ) آواز کی ارتعاش آمیز گونج ، بکری کے بچے کے ممیانے کی مانند ، جو ذات الجنب میں سنی جاتی ہے ؛ اناصوتی ۔

Aegrotat : ( n ) [ L."he is sick"] انگریزی یونیورسیٹیوں میں معذوری نامہ ؛ اس بات کا صداقت نامہ کہ بیماری کے بعد لڑکا امتحان میں شریک ہونے کے قابل نہیں ہے ۔

Aeipathy : ( n ) [ Gr."aei + pathia"] کہنہ مرض ؛کہنہ بیماری ۔

Aenach : ( n ) [ Irish Gaelic."oenach"] قدیم آئرستان کی قانون ساز مجلس ۔

Aeneid : ( n ) [ L."Aeneid-"," Aencis"] ورجل ( Virgil ) کی رزمیہ نظم کا نام ۔

Aeneous : (h) [ L."a (a) eneus"] پتلوندھا ؛ پیتل کا ؛ برنجی ۔

Aenigmatite : ( n ) ایک معدنی شے ۔

Aeolian : ( n ) [ L. "aeolius", "Aeolis or Aeolus"] (١) اولیسی ۔ (٢) ایشیائے کوچک کے ایک قدیم ضلع اولیس کا ۔(٣) ہوائی ؛ بادی ۔ (٤) ہوا کے دیوتا اولیس کا ؛ وایو کا ۔

Aeolian deposits : ( n ) ہوائی مطروحات ۔

Aeolian harp : (n) باد ترنگ ؛ ایک قسم کی سارنگی جو ہوا میں رکھنے سے بجے ؛ ہوا سارنگی ؛ ساز ہوائی ؛ چنگ بادی ۔

Aeolian mode : ( n ) – گرجوں کی گتوں میں سے نویں گت

Aeolic : ( a ) [ L."aeolicus"] دیکھو Aeolian

Aeolipile/pyle : [ L."Aeoli pylae"] بخار سنج ؛ بخار پیما ؛ وہ آلہ جس سے بھاپ کی قوت کی مقدار دریافت ہوتی ہے ۔

Aeolist ( n ) [ L. "Aeolus" + IST ] الہام کا بہانہ باز ؛ الہام کا بہانہ بنانے والا ۔

Aeolo - : جزو ترکیبی ؛ یہ لفظ ہوا کے معنی میں استعمال ہوتا ہے اور مختلف ہوائی سازوں کے نام میں مستعمل ہے ۔

Aeolotropy : ( n ) [ Gr."aeoles + - tropia"] تغیر بالوضع ( طبعی خواص کا تغیر جو جگہ بدل جانے کی وجہ سے واقع ہو ) ؛ مختلف سموتی ۔

Aeon / Eon : ( n ) [ Gr."aeon"] (١) جگ ؛ ابدیت ؛ عصر ۔ (٢) ( فلسفہ اشراقی ) ازلیت ( وہ وقت جو ابتدائے کائنات سے موجود ہے ) ؛ مظہرالوہیت ۔ ( ٣ ) ( فلسفہ و نفسیات ) اشراق اول ۔

Aeonial / Aeonian : ( a ) ابدی ؛ ازلی ۔

Aequoreal : ( a ) [ L."aequoreus"] بحری ۔

Aequilibriam indifferentiae : ( فلسفہ و نفسیات ) توازن غیر ممیزہ ؛ قطعی توازن ۔

Aerarian : ( n ) [ L."aerarium"] (١) خزانہ سے متعلق ؛ مالی ؛ مالیاتی ۔( ٢ ) روما کا ایک حق رائے دہندگی سے محروم شہری جس نے صرف رائے شماری کا محصول دیا تھا ۔

Aerarium : ( تاریخ و سیاسیات ) ایریریم؛ سرکاری خزانہ ( قدیم روم کا ) –

Aerate : ( v ) [ L."aer"] ( ١ ) ہوا دینا ؛ ہوامیں رکھنا ۔

( ۲ ) کاربونك ایسڈ گیس بھر دینا ۔
( ۳ ) تنفس کے ذریعہ خون میں آکسیجن پہنچانا ۔ ( ٤ ) ہوا کے کیمیاوی عمل کے لئے کھلا رکھنا ؛ اس طرح کھلا رکھنا کہ ہوا کا کیمیاوی عمل اثرانداز ہو ۔

Aerated water : ( n ) ( کیمیا ) ہوا آمیزپانی ۔

Aeration : (n) [ Fr."aeration",f."aerer"] (۱) تازہ ہوا پہنچانا ؛ ہوا بھرنا۔ (۲) کاربونك ایسڈ گیس بھرنا ۔ (۳) کیمیاوی عمل کے لئے ہوا میں کھلا رکھنا ۔ ( ٤ ) ( کیمیا ) ہوا آمیزی ۔

Aerator : ( n ) (۱) ہوابھرنے والا ؛ ہوا بھرنے والا آلہ ۔ ( ۲ ) ( کیمیا ) ہوا آمیز ۔

Aerial : (n) [L."aerius", f."aer" AIR + -AL] ( ۱ ) ہوائی ؛ بادی ؛ فضائی – (۲) ایثری ؛ ہوا کی طرح سبك ۔ ( ۳ ) غیر مادی ؛ خیالی ؛ تصوری ؛ موہوم ۔ (٤) فضائی ہوا ؛ فضا کے متعلق ؛ ہوا یا فضا میں ۔ (٥) ہوائی ؛ فضائی (جو ہوا میں موجود ہو یا ہوا میں حرکت کرتا ہو ) – ( ٦ ) بلند ؛ ہوا کی بلندی پر واقع – ( ۷ ) لاسلکی کا وہ تار جو ہوائی لہروں کو جمع کرتا ہے ؛ ہوائیہ ۔ ( ۸ ) ( طبیعیات ) شعاعیہ ؛ ایریل ؛ ( ریاضی ) رقبنی ۔

Aerial bombardment : ( n ) (تاریخ و سیاسیات ) ہوائی بمباری ۔

Aerial convention : (n) ( تاریخ و سیاسیات) ہوائی‌جہازرانی کا معاہدہ ۔

Aerial navigation : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) ہوائی جہازرانی ؛ طیران ۔

Aerial observation : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) ہوائی جہاز سے مشاہدہ ۔

Aerial perspective : ( n ) ہوائی منظر ۔

Aerial photography : ( n ) ہوائی فوٹوگرافی ۔

Aerial railways : ( n ) بالائے سرتاروں کا بنا ہوا وہ راستہ جس پر بجلی کے ذریعہ گاڑیاں چلتی ہیں ؛ رسی ریل ۔

Aerial spirits : ( n ) آسمانی روحیں ؛ ارواح آسمانی ۔

Aerial survey : ( n ) فضائی معائنہ ۔

Aerial velocity : ( n ) ( طبیعیات ) ہوائی رفتار ؛ ( ریاضی ) رقبنی رفتار ۔

Aerial warfare : ( n ) ہوائی جنگ ؛ فضائی جنگ ۔

Aerial wire : ( n ) لاسلکی کا وہ تار جو ہوائی لہروں کو جمع کرتا ہے ؛ ہوائیہ ۔

Aerially : ( adv ) ہوا کی طرح ؛ ایثر کی طرح ؛ نہایت لطیف طور پر ؛ موہوم طورپر ۔

Aeriality : ( n ) فضائیت ؛ ہوائیت ؛ بے بودی ؛ موہوم ہونا ۔

Aerie/ Aery / Eyry : ( n ) [ L." area"] ( ۱ ) شکاری پرندہ کا گھونسلا خصوصاً عقاب یا پہاڑی کوے کا جو کافی بلندی پر بناتا ہے ؛ بلند آشیانہ ۔ (۲) (استعارتًا) بلند مقام پر واقع انسانی مسکن یا کمین گاہ ؛ بلند مسکن – ( ۳ ) گھونسلے میں کا بچہ ؛ (مجازًا ) عالی خاندان کے بچے ؛ شکاری پرندوں کا جھول ۔

Aeriferous : ( a ) [ L."aer "+ - FEROUS ] ہوا دار ؛ ہوابر ۔

Aeriform : ( a ) [ L."aer" + - FORM ] ( ۱ ) ہواکی طرح کا ؛ مانند ہوا ؛ ہوا پیکر ۔ (۲) غیر حقیقی ؛ خیالی ؛ موہوم ؛ غیر مادی ۔

Aerify : ( v ) [ L. "aer"+ - FY ] ( ۱ ) ہوا کی مانند بنانا ؛ ہوا پیکر بنانا ؛ گیس میں تبدیل کرنا ۔ ( ۲ ) ہوا دینا ؛ ہوا میں رکھنا ۔

Aero- : ( ۱ ) سابقہ بمعنی ہوا ۔ ( ۲ ) ( عام بول چال میں ) ہوائی جہاز ۔

Aero-anaerobic : ( a ) ہوائی و ناہوائی ۔

Aerobatics : ( n ) نمائشی ہوابازی ؛ ہوائی کرتب ۔

Aerobe : ( n ) [ mod. L."Aerobia"] ایك جرثومہ جو ہوا سے لی ہوئی صاف آکسیجن پر زندہ رہتا ہے ؛ ہوا باش ( جراثیم ) ؛ ہوا جرثومہ ۔

Aerobes facullative : ( n ) اختیاری ہواباش جراثیم ۔

Aerobes obligate : ( n ) لازمی ہوا باش جراثیم ۔

Aerobic bacteria : ( n ) ہوا باش جراثیم ۔

Aerobioscope : ( n ) [" aer + bi" + - scope ] ہوا باش نما ۔

Aerobiosis : ( n ) [ L."aer + biosis"] هوایا آکسیجن میں زندگی ؛ هوائی بالیدگی ؛ هوا باشی ۔

Aerobiotic : ( a ) [ L."aer + biotic"] آکسیجن یا هوا میں زنده رهنے والی ۔

Aerocamera : ( n ) [ "aer-+ camera"] کیمره جو هوائی تصویر لینےکے لئے مخصوص هے ۔

Aerocele : ( n ) هوا تهیلی ۔

Aerocraft : (n) هوائی جهاز ؛ طیاره ؛ غباره ۔ ( طبیعیات ) هوا گاڑی ۔

Aerodontalgia : ( n ) [ L."aer+odontalgia"] دانت کا درد جو هوا کے دباؤ کی کمی کے باعث هوتا هے ؛ هوائی درد دندان ۔

Aerodrome : ( n ) [ AERO - + Gr. "dromos"] ( ۱ ) طیاره گاه ؛ هوائی اڈا ؛ هوائی مستقر ؛ فرودگاه ؛ مطار ؛ پرواز گاه ۔ (۲) (انتظامیه) طیرانگاه ۔

Aerodromics : ( n ) هوا بازی کا فن ۔

Aerodynamics : (n) ( ۱ ) علم الهوا کی وه شاخ جو چلنے والی هوا اور اس سے پیدا هونے والے میکانکی اثرات سے بحث کرے ؛ علم هوائے متحرک ۔ (۲) کسی مشینی نظام کے ذریعه هوا میں حرکت کرنے کا فن ؛ هوا بازی ۔ ( ۳ ) ( طبیعیات ) هوائی حرکیات ۔

Aeroembolism : ( n ) هوائی سدادیت ۔

Aerogenesis : ( n ) [ AERO - + Gr." genesis "] هوا گری ۔

Aerogram : ( AERO - + Gr."gramma"] لاسلکی کے ذریعه بهیجا گیا پیام ؛ هوا لا شعاعی تصویر ۔

Aerography : ( n ) [ AERO-+ Gr."graphia"] تشریح کرهٔ هوا؛ کرهٔ هوا کا بیان ؛ هوانگاری ۔

Aerohydropathy : ( n ) هوائی علاج ۔

Aerohydrous : ( a ) اندرونی خلا میں پانی رکھنے والی ۔

Aeroinsurance : ( n ) [ AERO- + INSURANCE ] ( تجارت ) فضائی بیمه ؛ هوائی بیمه ۔

Aeroionisation : ( n ) هوا روانیت ۔

Aerolite : ( n ) سنگ شباب ؛ حجرهوائی ؛ هوائی پتهر ؛ سنگ آسمانی ۔

Aerolith : ( n ) [ AERO- + Gr." lithos "] دیکھو Aerolite

Aerology : ( n ) [ f. AERO-+ Gr." logia"] سائنس کا وه حصه جو کرهٔ هوا سے بحث کرتا هے ؛ هوا شناسی ؛ هوائیات ۔

Aeromancy : ( n ) [f. AERO-+ Gr."mantia"] موسمی پیش گوئی ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) فضائی پیش گوئی ۔

Aerometer : (n) [f. AERO-+ Gr."metron"] باد پیما ؛ هوا سنج ۔

Aerometry : ( n ) [f."AERO-"+ Gr."metria"] هواسنجی ۔

Aeronaut : (n) [Gr."air"(air )+ "nautes"(sailor)] (۱) غباره باز ؛ غبارچی ؛ طیارچی ؛ هوا باز ؛ هوا نورد ؛ خلبان ۔ (۲) (مجازاً) مهین جالا بنانے والا مکڑا ۔

Aeronautic : ( a ) هوا بازی سے متعلق ۔

Aeronautical : ( a ) هوا بازی سے متعلق ۔

Aeronautics : ( n ) [ L." aeronautica" ] ( ۱ ) علم هوا نوردی ؛ طیرانیات ۔ (۲) (طبیعیات) هوا بازی ۔

Aeronautism : ( n ) [ AERONAUT + - ism ] غباره بازی ؛ هوائی سفر ۔

Aeroneurosis : ( n ) [ AERO - + NEUROSIS ] ایک اعصابی بیماری جو هوا بازوں کو جذباتی تناؤ کی وجه سے هوجاتی هے ۔

Aeropause : ( n ) زمین سے اوپر وه سطح جهاں فضا انسان اور هوائی جهاز کی حرکتوں کے لئے بیکار هو جاتی هے ۔

Aerophagia : (n) هوا کو نگل جانا ؛ خصوصاً هسٹیریا میں ۔

Aerophane : ( n ) [AERO-+ Gr."phanes"] باریک ریشمی جالی ۔

Aerophile : ( n ) هوا پسند ۔

Aerophobia / Aerophoby : ( n ) هوا ترسی ۔

Aerophore : ( n ) هوا پهکنا ؛ هوا گر ؛ هوا زن ۔

Aerophyte : ( n ) [ AERO- + Gr." phyt- on"] مکمل طور پر هوا میں نشو ونما پانے والا پودا ؛ هوائی گهاس ؛ هوا خور نباتیات ؛ هوا خورده ؛ اکاس بیل ۔

Aeroplane : ( n ) [ AERO- + PLANE ] هوائی جہاز ؛ طیارہ ؛ ہوا پیما ؛ آسمان پیما ۔

Aeroscepsy /Aeroscepsis : ( n ) [ AERO - + Gr."scephis"] ہوا بینی ؛ موسمی پیش گوئی ۔

Aeroscope : ( n ) [ Gr." aeroscopia"] ہوا نما ۔

Aerosiderite : ( n ) [ AERO-+ Gr."siderit- es"] ایسا حجر شہاب جس میں لوہے کی کچی دھات ہوتی ہے ؛ آہن شہاب ۔

Aerosiderolite : ( n ) [AERO- + Gr."sider-os+ lithos"] ایسا حجر شہاب جو پتھر اور لوہے کے بین بین ہوتا ہے ؛ سنگ آہن ؛ سنگ آہن شہاب ۔

Aerosol : ( n ) [aer + sol] ہوا میں ذرات کا معلق ہونا ؛ ہوا سلم ۔

Aerosphere : ( n ) [AERO+ Gr." sphaera"] کرہ ہوا جوزمین کو ڈھکے ہوئے ہے ۔

Aerostat : (n) [ Gr."aero" + "statos" ( standing) ] ( ۱ ) طیارہ ؛ گہوارہ٭ ہوائی ۔(۲) ہوا باز ؛ طیارچی ۔

Aerostatic : ( a ) [ Gr. "aero" +" statikos"] ہوا کے سکون یا توازن کے متعلق ۔

Aerostatics : ( n ) ہوائی سکونیات ؛ ہوا اور گیس کے توازن اور دباؤ کا علم ۔

Aerostation : ( n ) [Fr.] ہوائی کشتی رانی ؛ ہوا نورد ؛ ہوا میں غبارہ وغیرہ کی اڑان اور رہبری کا فن ۔

Aerotaxis : ( n ) [ L. "aer- + taxis"] ہوا رخی ۔

Aerotherapeutics : ( n ) ہوائی علاج ۔

Aerothermotherapy : ( n ) گرم ہوائی علاج ۔

Aeruginous : ( a ) [ L. ] زنگار ؛ زنگارگوں ؛ تانبے کے ۔

Aerugo : ( n ) [ L. ] کساؤ کیطرح یا اس سے متعلق ؛ تانبے یا پیتل کا زنگ ؛ کسی دھات کا زنگ ۔

Aery : ( a ) [ L. "aerius"] ( ۱ ) ہوائی ؛ ایثری ۔ ( مجازاً ) روحانی ۔

Aeschynanthus : (n) [ Gr." aischyne" + L. -" anthus"] آرائشی پودے کی ایک قسم جو مشرق بعید میں پائی جاتی ہے ۔

Aeschynite : ( n ) [ Gr."aeschne"] روس میں پائی جانے والی Tantalite قسم کی ایک معدنی شے ۔

Aesculapian : ( a ) طبی ؛ اسقلابی ۔

Aesculapius : (n) [L.] ( ۱ ) قدیم رومیوں میں طب کا دیوتا ؛ اسقلابیوس ۔(۲) (مجازاً) طبیب ؛ پزشک ۔

Aesculetin : ( n ) [ L. "aesculetum"] Aesculin میں پایا جانے والا ایک تلخ بلوری مادہ ( $C_9 H_6 O_4$ ) ۔

Aesculin : ( n ) [" L. aesculus"] ھارس چسننٹ ( Horse - Chestnut ) وغیرہ کی چھال میں پائی جانے والی ایک شکر ( $C_{21} H_{24} O_{13}$ ) ۔

Aesir : ( n ) [OE.] اسکینڈی نیویا کے خدائگان ۔

Aesopian : ( a ) [ Gr. "Aisopos"] ایسپ کی طرز میں ۔

Aesthesics : ( a ) [ Gr."aesthesis"] حسن شناسی ؛ جمال شناسی ؛ زیبائش شناسی ؛ جمالیات ؛ علم محسنات ؛ علم بدائع ؛ فنون لطیفہ کا علم ۔

Aesthesiometer : ( n ) احساس سنج ؛ مریض کی حس لامسہ کی پیمائش کرنے والا آلہ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) لمس پیما ۔

Aesthesiogenic : ( a ) [ Gr."aesthesi-io+genicos"] حس پیدا کرنے والا ؛ حس زا ۔

Aesthesiometry : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) پیمائش لمس ؛ نہلک پیمائش ۔

Aesthesis : ( n ) [ Gr.] خارجی اشیاء کا احساس ؛ حس ؛ ہوش ؛ لمس ۔

Aesthesodic : (a ) [Gr."aesthesis + odos"] حسیاتی تحریک کو راستہ دینے والے ( اعصاب ) ۔

Aesthete : (n) [Gr."aesthetes"] حسن شناس ؛ جمال شناس جو اپنے تصورات کو عملی جامہ پہنائے ؛ جمال پسند ؛ جمالیہ ؛ (حیوانیات) عضو حس ؛ حسّیہ ۔

Aesthetic : ( a ) [ Gr." aesthetikos"] ( ۱ ) حسن شناسی سے متعلق ؛ ذوق زیبائی رکھنے یا دکھانے والا ؛ عمدہ ذوق کے مطابق ؛ جمالیاتی ؛ ذوقی ۔

میں شدید انہماک ۔

Aestheticist : (n) ماہر حسن شناسی ؛ جمالیات کا ماہر ؛ حامی جمالیت ؛ جمالیتی ۔

Aestheticize : (v) حسین و زیبا بنانا ؛ خوبصورت بنانا ؛ عمدہ ذوق کے مطابق بنانا ۔

Aestho-physiology : (n) حسی عضویات ؛ اعضائے احساس کا علمی مطالعہ ؛ لمسی عضویات ۔

Aestival / Estival : [L."aestivat-"] موسم گرما کا ؛ گرمائی ؛ گرمیوں کے موسم سے متعلق ؛ تابستانی ؛ صیفی ۔

Aestivate : (v) [L."aestivat-"] گرمیاں گذارنا یا بسر کرنا ؛ (خصوصاً حیوانیات میں) موسم گرما میں بے حس و حرکت ہونا ۔

Aestivation : (n) (۱) (حیوانیات) موسم گرما کی بے حسی ؛ تصیف ۔ (۲) (نباتیات) کھلنےسے پہلے غنچے کی داخلی ترتیب ؛ قبل شگفتگی پنکھڑیوں کی لپیٹ ۔

Aetheogam : (n) [Gr,"aethes"(unusnel+gamos;ual"] ایک قسم کا پودا ؛ گیاہ گمزاد ۔

Aether : (n) [Gr."aehter"] (طبیعیات) ایتھر ۔

Aethogen : (n) [Gr."aethos"(fire)+-GEN] بورک نائٹرائیڈ جسے پھنکنی میں رکھنے سے تیز روشنی پیدا ہوتی ہے ۔

Aethrioscope : (n) [Gr."aethria+"scopos,-"scopion"] آفتابی شعاع ریزی کو ظاہر کرنے کا آلہ ۔

Aetiological : (a) علت یا اسباب الامراض کے متعلق ؛ عللی ؛ اسبابی ۔

Aetiologically : (adv) علت یا اسباب الامراض کی رو سے ۔

Aetiology : (n) [Gr."aetiologia"] (۱) علت کا ڈھونڈ نکالنا ؛ تشخیص کرنا ؛ علت شناسی ؛ کسی احکام وغیرہ کی توجیہ ۔ (۲) فلسفہ علت و معلول ۔ (۳) علم اسباب الامراض ؛ علم تشخیص الامراض (٤) (فلسفہ و نفسیات) نظریہ علت ؛ علیات ؛ عللیات ؛ علم الاسباب ۔

Aeviternity : (n) دہر

(۲) (سماجیات) جمالی ۔

Aesthetic activities : ( n ) (سماجیات) جمالیاتی افعال ۔

Aesthetic enjoyment : ( n ) (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی حظ ؛ جمالی لطف ۔

Aesthetic experience : ( n ) (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی تجربہ ۔

Aesthetic intuitionism : (n) (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی وجدانیت ۔

Aesthetic judgment : (n) (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی پرکھ ؛ جمالیاتی فیصلہ ۔

Aesthetic morality : (n) (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی اخلاق ۔

Aesthetic self-expression : (n) (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی خود اظہار ۔

Aesthetic sense : (n) (سماجیات) جمالیاتی حس ۔

Aesthetic sense theory : (فلسفہ و نفسیات) نظریہ حسن جمالی ۔

Aesthetic taste : (n) (سماجیات) جمالیاتی ذوق ۔

Aesthetic transfer : (n) (لسانیات) جمالیاتی انتقال ۔

Aesthetics : (n) (فلسفہ و نفسیات) جمالیات ؛ فلسفہ فنون لطیفہ ۔

Psychology of aesthetics : (فلسفہ و نفسیات) جمالیاتی نفسیات ؛ نفسیات جمالیات ۔

Transcendental aesthetis : (فلسفہ و نفسیات) ماورائی جمالیات ۔

Aesthetical : ( a ) دیکھو Aesthetic

Aesthetically : (adv) جمالیاتی طور پر ؛ جمال شناسانہ ؛ حسن پرستانہ ؛ حسن شناسی کی راہ سے ۔

Aesthetician : (n) جمال پرست ؛ جمالیات کا ماہر ۔

Aestheticism : (n) (۱) حسن شناسیت ؛ یہ عقیدہ کہ اصول بنیادی ہیں اور دوسرے اصول (مثلاً حسن وغیرہ کے) انہیں سے ماخوذ ہیں ؛ جمالیت ؛ فنی اور جمالیاتی آزادی کی وکالت ۔ (۲) جمالیاتی تجربات و مشاہدات

Af -: سابقہ ، جیسے Affray میں ھے

Afar : (a) دور سے ؛ دور پر؛ فاصلہ سے ؛ فاصلہ پر ؛ دور ۔

Afeard /-ed : (a) خوفزدہ ؛ ڈرا ھوا ؛ ھیبت زدہ ۔

Aferile : (a) [a + febrile] حرارت سے خالی ؛ بے بخار؛ بے تپ ۔

Afer : (n) [L."African"] جنوب مغربی ھوا ۔

Affability : (n) [L."affabilis"] دلجوئی ؛ انس ؛ خلق ؛ تلطف ؛ لطف ؛ خوشروئی ؛ ملائمیت ؛ مدارا ؛ مروت ۔

Affable : (a) [L"affabilis"] خلیق ؛ خوش خلق ؛ کشادہ پیشانی ؛ خوش رو ۔

Affableness : (n) خوش خلقی ؛ خوش مزاجی ۔

Affably : (a) خوش خلقی سے ؛ لطف سے ؛ تلطف سے ۔

Affabrous : (a) [L."affaber"] کاریگری کا ؛ استادی کا ۔

Affair : (n) [OF."afaire"] (۱) کاروبار؛ کام ؛ معاملہ ؛ دھندا ؛ مسئلہ ؛ قضیہ ؛ سیاسی معاملات ۔

Agorgeous affair : (عام بول چال میں مادی چیزوں کیلئے) فوق البھڑک معاملہ ۔

Affaire d'amour : (n) عشق و محبت کا معاملہ ؛ دل کا معاملہ ؛ عشق ؛ محبت ؛ عشق بازی ۔

Affair d'honneur : (n) [Fr.] عزت کا معاملہ یا سوال خصوصاً کسی کی عزت و ناموس کے معاملہ میں، یعنی" ڈویل " (Affair of honour)

Affaire de coeur : (n) [Fr.] دل کا معاملہ ؛ عشق ؛ محبت ۔

Affairs : (n) (تاریخ و سیاسیات و انتظامیہ) معاملات ؛ امور ؛ تجارتی امور ؛ امور عامہ ۔

Affatuate : (a) [L." ad + fatuus"] ھوسناک ؛ عشق باز ۔

Affect : (v) [L. "affectare"] (۱) بناوٹ یا دکھاوٹ کرنا ؛ ( کسی بات کا ) ادعا کرنا یا جھوٹا اظہار کرنا ۔ (۲) تصنع کرنا ؛ بہانہ بنانا ؛ وضع بنانا ۔ (۳) کام میں لانا ؛ استعمال کرنا ۔ (٤) اثر کرنا ؛ متأثر کرنا ؛ متاثر ھونا ۔

Affect : (v) [L."affect-","afficere"] (۱) اثر کرنا ؛ لگ جانا ؛ (بیماری و غیرہ کا) ۔ (۲) اثر کرنا ؛ متاثر کرنا ؛ متاثر ھونا ۔ (۳) ( کسی کو ) خاص طور سے نامزد کرنا ؛ حصہ دینا ۔

Affect : (n) (فلسفہ و نفسیات) تاثر ؛ (لسانیات) فجا ۔

Displacement of affect : ( فلسفہ و نفسیات ) انتقال تاثر ۔

Fixation of affect : (فلسفہ و نفسیات) انجماد جذبہ ۔

Affectability / Affectibility : (n) اثر پذیری؛ تاثر پذیری ؛ مبتلا ھونے کی حالت ۔

Affectable / Affectible : (a) قابل تاثر ؛ لائق اثر ؛ لگ جانے کے قابل (بیماری وغیرہ کے ) ؛ متاثر ھونیوالا ۔

Affectation : (n) [L."affectationem"] (۱) نمود ؛ نمائش ؛ بناوٹ ؛ تصنع ؛ ظاھر داری ؛ ظاھر سازی ؛ ظاھری اشتیاق یا پسند ۔ (۲) اوپری باتیں ؛ مصنوعی یا ظاھری اخلاق ۔ (۳) بہانہ ؛ حیلہ ؛ دکھاوٹ ۔

Affectationist : (n) ظاھر دار ؛ ظاھر ساز ۔

Affected : (a) (۱) ظاھر داری کا ؛ دکھاوے کا ؛ بناوٹی ؛ مصنوعی ؛ بنا ھوا ؛ جھوٹ موٹ کا ؛ (۲) (اشخاص کے لئے) ظاھر دار ؛ تصنع کرنے والا ؛ ظاھر ساز ۔ (۳) مائل ؛ راجع ؛ راغب ۔ (٤) متأثر ؛ گرفتار ؛ مبتلا ۔ (٥) متاثر (جذبات یا جسمانی حیثیت سے) ۔ (٦) خاص طور سے حصہ لگایا ھوا ۔ (۷) (طب ) ماوف ۔

Affectedly : (a) بناوٹ سے ؛ ظاھر دارانہ ؛ تصنع سے ؛ ریا کاری سے ۔

Affectedness : (n) ظاھرسازی ؛ تکبر ؛ تصنع ؛ دکھاوا ۔

Affecter/-or : (n) مؤثر ؛ ظاھر ساز ۔

Affecting : (a) متاثر کرنے والا ؛ ھیجان پیدا کرنیوالا ۔

Affecting personality : (n) ( سماجیات ) پُراثر شخصیت ؛ مؤثر شخصیت ۔

Affectingly : (a) متاثر کرتے ھوئے ؛ ھیجان انگیز طور پر ۔

Affection : (n) [L."affectionem"] (۱) تاثیر ؛ اثر پذیری ۔ (۲) جذبہ ؛ ذھنی کیفیت ۔ (۳) میلان ؛ رغبت ؛ چاہ ؛ محبت ؛ عشق ؛ پریم ؛

شفقت ـ (٤) جسمانی کیفیت کسی خاص اثر کی وجہ سے ـ (٥) روگ ؛ بیماری ؛ مرض ؛ علت ـ (٦) کیفیت ؛ حالت ؛ وصف ؛ خاصہ ؛ خصوصیت ـ (٧) (لسانیات) فجائیت ؛ (سماجیات) شفقت ـ (٨) تاثر ؛ عارضہ ـ

Marital affection : (سماجیات) ازدواجی شفقت ـ

Natural affection : (سماجیات) فطری شفقت ؛ قدرتی شفقت ـ

Need for affection : (سماجیات) ضرورت شفقت ؛ شفقت کی ضرورت ـ

Protective affection : (فلسفہ و نفسیات) جذبہ تحفظ ـ

Affection : (v) محبت کرنا ؛ عشق کرنا ؛ شفقت کرنا ـ

Affection deficiency : (n) (فلسفہ و نفسیات) تاثرکی کمی ـ

Affectional : (a) جذباتی ؛ پُر احساس ـ

Affectionate : (a) [Fr."affectionne"] (١) محبت کرنے والا ؛ پریمی ؛ مشتاق ؛ شیدائی ؛ دلدادہ (کسی کا) ـ (٢) محبت بھری چیز ؛ شفقت آمیز (چیزوں کے متعلق) ـ

Affectionately : (adv) پیار سے ؛ محبت سے ـ

Affectionateness : (n) دلدادگی ؛ اشتیاق ـ

Affective : (a) [L."affectivus"] (١) جذباتی ؛ قلبی کیفیت سے متعلق ؛ تاثراتی ؛ مؤثر ـ (لسانیات) فجائی ـ

Affective association : (n) تاثراتی لگاؤ ـ

Affective deficiency : (n) نقص تاثری ـ

Affective experience : (n) (فلسفہ و نفسیات) تاثراتی تجربہ ـ

Affective objective naturalism : (فلسفہ و نفسیات) تاثراتی معروضی فطرت پرستی ـ

Affective similarity : (n) (لسانیات) فجائی مشابہت ـ

Affective state : (n) (فلسفہ و نفسیات) تاثراتی کیفیت ـ

Affective tone : (n) کیفیت تاثری ـ

Affective verb : (n) (لسانیات) فجائی فعل ـ

Affectivity : (n) تاثریت ؛ جذباتیت ـ

Affeer : (v) [late L."afforare"] (١) جرمانے کا تخمینہ لگانا ـ (٢) (مجازاً) توثیق کرنا ـ

Afferent : (a) [L."afferentem","afferre"] (١) اندر کی طرف جانیوالا ـ (٢) (حیوانیات) درآرندہ (عصب) ؛ (فلسفہ و نفسیات) دروں رس ؛ درآور ـ

Afferent nerve : (n) (حیوانیات) درآرندہ عصب ـ

Affettuoso : (a) [It.] (موسیقی) درد انگیز یا پر اثر ـ

Affiance: (n) [OFr."afiance"] (١) سہارا ؛ بھروسا ؛ اعتقاد ؛ اعتماد ـ (٢) عہد ؛ قول ؛ اقرار ؛ (خصوصاً نکاح ، شادی ، منگنی کا) ـ (٣) (سماجیات) نسبت ؛ منسوب ؛ ازدواجی رشتہ کے لئےقول و قرار ـ

Affiance : (v) نکاح یا شادی کا عہد کرنا ـ

Affianced kin : (n) (سماجیات) منسوبی رشتہ دار ـ

Affiant : (n) حلفاً بیان دینے والا ـ

Affiche : (n) [L. ad+ ficher] اشتہار ؛ پوسٹر ـ

Affidavit : (n) [L.] حلف نامہ ؛ تحریری حلفی بیان ؛ سوگند نامہ ـ

Affied : (a) نکاح یا شادی وغیرہ کا اقرارکئے ہوئے ـ

Affiliable : (a) [L."affili-","affiliare"] الحاق کے قابل ـ

Affiliate : (v) [L. "affiliat-","affiliare"] (١) کسی ادارہ کے لئے الحاق کرنا ؛ شامل کرنا (اشخاص کو بحیثیت اراکین اورانجمنوں کو بحیثیت شاخ) ـ (٢) (اشخاص یا انجمن کا کسی سوسائٹی کے ساتھ) تعلق قائم کرنا ـ (٣) (قانون) (ناجائز اولاد کی پرورش یا کفالت کی غرض سے) ولدیت کا تعین کرنا ـ (٤) (تاریخ و سیاسیات) شامل کرنا ؛ الحاق کرنا ؛ (انتظامیہ) الحاق کرنا ـ

Affiliate : (a) ملحق ؛ متعین ـ

Affiliated : (a) ملحقہ ـ

Affiliated college : (n) ( انتظامیہ ) ملحقہ کالج ۔

Affiliated company : (n) ملحقہ کمپنی ۔

Affiliation : (n) [L."affiliationem"] (۱) الحاق : تعلق : شمول : انضمام : ولدیت کا تعین : کسی چیز کو اس کی ابتدا سے منسوب کرنا ۔ (۲) (قانون ) ولدیت ۔

Affinal : (a) [L."affinis"] ایک ھی خاندان سے : شادی کے ذریعہ مربوط ۔

Affine : (v) [L."affinem"] رشتہ دار ھونا : ازدواجی علاقہ رکھنا ۔

Affined : (a) متعلق : کسی سے رشتہ رکھنے والا : علاقہ دار : مربوط ۔

Affinities : (n) وابستگی : بستگی : پیوستگی : نزدیکی : قرابت : (حیوانیات) الف ۔

Affinitive : (a) رشتہ سے جڑا ہوا ۔

Affinity : (n) [L."affinitatem"] (۱) تعلق : نسبت : رشتہ : عزیزداری : (بذریعہ مناکحت ) ۔ (۲) تعلق : رشتہ (خاندانی یا نسلی ) ۔ (۳) مشابہت : مماثلت ساخت کی ( جانوروں، درختوں زبانوں وغیرہ میں) ۔ (٤) خاندانی شباھت : (۵) رغبت : انس ۔ (٦) کشش (روحانی) جو شخصو ں کے درمیان ھوتی ھے ۔ (۷) ( کیمیا ) بعض عناصر کا یہ میلان کہ وہ دوسروں سے ملتے ھیں : الف : میل ترکیبی : ( لسانیات ) قرب : رشتہ : (فلسفہ و نفسیات) مماثلت : (ریاضی) میل : ( کیمیا ) رغبت : کیمیائی رغبت ۔

Chemical affinity : کیمیاوی الف ۔

Constant affinity : (کیمیا) مستقل رغبت ۔

Residual affinity : سفلی الف : پس ماندہ الف ۔

Affinity curve : (n) (ریاضی)منحنیمیل ۔

Affirm : (v) [L."affirmare"] (۱) (قانون ) توثیق کرنا : ادعا کرنا :دعویسے کہنا : زورکے ساتھ کہنا : قائم، برقرار یا بحال رکھنا ( فیصلہ کا ) ۔ (۲) (نحو و منطق ) ایجاب ۔ (۳) (انتظامیہ) باضابطہ اعلان کرنا : تصدیق کرنا : ( تاریخ و سیاسیات ) اقرار کرنا ۔

Affirmable : (a) قابل توثیق : توثیق پذیر ۔

Affirmably : (a) توثیق پذیری سے : توثیق کرتے ہوئے ۔

Affirmance : (n) (۱) توثیق : تصدیق ۔ (۲) پر زور اعلان ۔

Affirmant : (n) توثیق کرنے والا ۔

Affirmation : (n) [L."affirmationem"] (۱) توثیق : تصدیق : مثبت بیان : اقرار صلح ۔ (۲) ( منطق ) مثبت قضیہ ۔ (۳) بیان : دعوی: ادعا ۔ (٤) اقرار صلح (ایسے شخص کا جو اپنے ضمیر کی اتباع میں قسم کھانے سےانکار کرے ) ۔ (۵) (لسانیات) ایجاب : (تاریخ و سیاسیات) تصدیق : اقرارصلح ۔

Affirmative : (a) [L."affirmativus "] (۱) ایجابی : اقراری : مثبت ۔ (۲) (منطق ) موجبہ : ایجابی ( جس سے قضایا کی دو حدوں کا توافق ثابت ہو ) : کلمہ اثبات : عبارت اثبات ۔ (۳) (فلسفہ ونفسیات )اثباتی : ( تاریخ و سیاسیات ) توثیقی : تصدیقی ۔

To answer in the affirmative : مثبت جواب دینا : اثبات میں جواب دینا : حامی بھرنا ۔

Affirmative conjunction : (n) (لسانیات) عطف ایجابی ۔

Affirmative proposition : (n) قضیہ موجبہ : مثبت استدلال یا عبارت جیسے All men are mortal

Affirmatively : (a) ایجاباً : اثباتاً : بطور ثبت ۔

Affirmatory : (a) ایجابی : توثیقی ۔

Affirmer : (n) موثق : مصدق ۔

Affix : (v) [L."affixare"] (۱) جوڑنا : لگانا : چپکانا : چسپاں کرنا : باندھنا : نتھی کرنا ۔ (۲) لگانا : ثبت کرنا : ( مہر، ٹھپا وغیرہ کا ) ۔ (۳) (تحریر کے آخر میں ) کچھ اور بڑھانا مثلاً دستخط یا عبارت ۔ (٤) تہمت دھرنا : الزام لگانا ۔ (۵) وابستہ کرنا ( تنخواہ کا پیشہ کے ساتھ ) ۔ (٦) (انتظامیہ ) جوڑنا ۔

Affix : (n) [L."affixus"] (۱) تعلقہ : اضافہ ۔ (۲) (نحو) سابقہ یا لاحقہ ۔ (۳) (لسانیات) تعلیقہ : چسپیہ ۔

Affixation : (n) ( لسانیات ) چسپانا : الحاقیانا ۔

Affixed : (a) چپکایا ہوا ؛ باندھا ہوا ؛ چسپاں کیا ہوا ؛ منسلک کیا ہوا ؛ ثبت کیا ہوا ؛ وابستہ کیا ہوا ۔

Affixer : چپکانے والا ؛ ثبت کرنے والا ؛ جوڑنے والا ۔

Affixiformal analogy : (n) ( لسانیات ) چسپاتی مماثلت ۔

Affixing : (a) جذباتی ؛ جاذب ۔

Affixing language : (n) ( لسانیات ) چسپاتی زبان ۔

Affixing of seal : مہر اندازی ؛ ثبت مہر ۔

Affixture : (n) نتھی ؛ رشتہ ؛ تعلق ؛ شمول ؛ افزائش ؛ اضافہ ۔

Afflate : (v) [L."afflat-", "afflare"] دم کرنا ؛ پھونکنا ۔

Afflated : (a) الہام شدہ ؛ ملہم ۔

Afflation : (n) (۱) الہام ۔ (۲) (عضویات) سانس ؛ دم ۔

Afflatus : (n) [L.] (۱) الہام ؛ علم لدنی ؛ القاء ۔ (۲) قابو میں آ جانے والی تحریک ؛ غالب آ جانے والی تحریک ۔

Afflict : (v) تکلیف دینا ؛ مصیبت میں ڈالنا ؛ (جسمانی یا ذہنی ) ایذا پہنچانا ؛ مبتلا کر دینا ؛ پریشان کرنا ؛ غمگین کرنا ؛ آزردہ کرنا ۔

Afflicted : (a) مصیبت زدہ ؛ پریشان ؛ آزردہ ؛ مبتلا ؛ مقہور ۔

Afflicter : (n) تکلیف دہ ؛ موذی ؛ ایذا رساں ۔

Affliction : [L."afflictionem"] (۱) مصیبت ؛ قہر ؛ آفت ؛ بپتا ۔ (۲) دکھ ؛ درد ؛ تکلیف ؛ بلا ؛ غم زدگی ؛ پریشانی ۔

Afflicting : (a) ایذا رساں ؛ مصیبت رساں ؛ درد ناک ۔

Afflictingly : (adv) ایذا رسانی کے ساتھ ؛ درد ناک طور پر ۔

Afflictive : (v) مصیبت ناک ؛ درد ناک ؛ بلا خیز ؛ ایذا رساں ؛ سخت ۔

Affloof : (adv) [aff (alt. of off) + loof.] بغیر تیاری کے ۔

Affluence : (n) [L."affluentem"] کثرت ؛ زیادتی ؛ بہتات ؛ دھن ؛ دولت ؛ ثروت ؛ فراوانی ؛ وفور ۔

Affluent : (a) [L."affluentem"] (۱) رواں ؛ جاری ؛ بہتا ہوا ۔ (۲) بہت زیادہ ؛ کثیر ۔ (۳) مالدار ؛ دولت مند ؛ متمول ؛ مالا مال ۔ (٤) معاون ندی ؛ وہ ندی جو دوسری ندی میں جاکر ملے ۔

Affluently : (adv) افراط سے ؛ کثرت سے ؛ بہتات سے ۔

Afflux : (n) [L."affluxus"] (۱) بہاؤ ؛ سیلان ( خاص کر رطوبت کا ) ۔ (۲) جریان ؛ ریزش ۔ (۳) توقیر ؛ اضافہ ۔

Afforce : (v) [ME."aforce","L."exfortiare", "ad + fortiare"] نئے رکن کے اضافہ سے قوت بڑھانا ۔

Afforcing the assize : جیوری میں اضافہ کرنا ۔

Afford : (v) [OE."af + for -ian"] (۱) مستطیع ہونا ؛ مالی حیثیت رکھنا ؛ مقدور رکھنا ؛ گنجائش رکھنا ۔ (۲) (چیزوں کے متعلق) گنجائش نکالنا ؛ مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ دینا ۔ (۳) بہم پہنچانا ( مثلاً درختوں کا پھل یا سمندر کی مچھلیاں بہم پہنچانا ) ۔

Affordable : (a) گنجائش نکالنے کے قابل ؛ مہیا کرنے کے قابل ۔

Afforest : (v) [L."afforestare,"f."ad + foresta"] کسی زمین کو جنگل بنانا ؛ شکار گاہ بنانا ۔

Afforestation : (n) (۱) جنگل سازی ؛ جنگل کا شکار گاہ میں تبدیل کرنا ؛ شجرکاری ؛ جنگل کاری ۔ (۲) ( انتظامیہ ) جنگل لگانا ؛ تشجیر ۔

Afforestation officer : (n) ( انتظامیہ ) افسر تشجیر ۔

Affranchise : (v) [Fr."afranchiss-","afranchir"] (۱) آزاد کرنا ؛ نجات دلانا ؛ ( غلامی یا کسی اور پابندی سے) معاف کرنا ۔ (۲) (تاریخ و سیاسیات ) ووٹ کا حق دینا ؛ آزاد کرنا ۔

Affranchisement : (n) نجات ؛ آزادی ۔

Affray : (n) [Anglo-Fr." afrayer" late. L."exfridare"] نقص امن ؛ ہنگامہ ؛ بلوا ؛ کشت و خون ؛ غوغا ؛ کسی شارع عام میں جھگڑے یا دنگا فساد کے ذریعہ نقص امن ۔

Affreight : (v) [Fr "affreter"] مال و اسباب لے جانے کے لئے جہاز کرایہ پر لینا ۔

Affreighter : (n) جہاز کرایہ پر لینے والا ۔

Affreightment : (n) جہاز کرایہ پر لینا ؛ پیمان نامہ کرایہ کشتی ۔

Contract of affreightment : ( تجارت ) معاہدہ کرایہ جہاز ۔

Affricate : (n) [L. "affricatus"] مقیدی ؛ ادغام ۔

Affricated : (a) مقید ؛ مدغم ۔

Affrication : (n) ادغام ؛ کسی حرف کا تلفظ دوسرے حرف میں مخلوط ہو جانے جیسے Eighth میں 'th Ridgh میں dg ۔

Affricative : (a) قابل ادغام ۔

Affright : (v) [A prep.+FRIGHT] ( متروک ) ڈرانا ؛ خوف زدہ کرنا ۔

Affright : (n) ڈرانا ؛ خوف زدہ ؛ وحشت ؛ ہول ۔

Affrighted : (a) وحشت زدہ ؛ خوف زدہ ؛ دہشت زدہ ۔

Affrightedly : (adv) خوفزدہ ہو کر ؛ دہشت زدہ طورپر ۔

Affrighter : (n) ڈرانے والا ؛ خوفزدہ کرنیوالا ۔

Affrightment : (n) ہول ؛ خوف ؛ دہشت زدگی ؛ وحشت ۔

Affront : (v) [L."affrontare",f."ad rontem"] (۱) برملا رسوا کرنا ؛ روبرو توہین کرنا ؛ بے آبرو کرنا ؛ ہتك عزتی کرنا ؛ منہ پر گالی دینا ؛ بے حرمتی کرنا ۔ (۲) شرمندہ کرنا ؛ چھپانا ۔ (۳) مقابلہ کرنا ؛ سامنے آنا ؛ تمرد یا گستاخی کرنا ؛ بالمقابل ہونا ۔

Affront : (n) (۱) برملا رسوائی ؛ توہین ؛ ہتك عزتی ؛ بےحرمتی ؛ عمداً گستاخی کا قول و فعل ۔ (۲) گستاخی ؛ اہانت ؛ تمرد ۔

Affronte / Affrontee : (a) [Fr."affronte"] ( نقابت ) رو در رو ۔

Affronted : (a) رسوا کیا ہوا ؛ ہتك عزتی کیا ہوا ۔

Afforntedly : (adv) بے شرمی سے ؛ بے حیائی سے ۔

Affrontedness : (n) بے حیائی ؛ ہتك عزتی ؛ رسوائی ۔

Affrontee : (n) جسے رسوا کیا جائے ؛ جسے بے آبرو کیا جائے ؛ جس کی توہین کی جائے ؛ ( نقابت ) پیش تا پیش ؛ رو در رو ؛ آگے کی جانب دیکھتا ہوا ۔

Affronter : (n) رسوا کرنے والا ؛ ہتاکی ؛ توہین کرنے والا ؛ بے حرمتی کرنے والا ؛ توہین کنندہ ؛ دشنام دہندہ ؛ ہتاك ۔

Affronting : (a) رسوا کرنے والا ؛ مقابل ؛ کھلم کھلا ؛ جارحانہ ؛ برملا توہین آمیز ؛ گستاخانہ ۔

Affrontingly : (adv) مقابلہ کرکے ؛ کھلم کھلا ؛ جارحانہ طور پر ؛ گستاخانہ طور پر ۔

Affrontingness : (n) توہین آمیز طرز ۔

Affrontive : (a) توہین آمیز ؛ دشنام آمیز ۔

Affuse : (v) ڈھالنا ؛ انڈیلنا ؛ چھڑکنا (پانی وغیرہ) ۔

Affusion : (n) [L."affusionem"] (۱) انڈیلنا ؛ ڈالنا ؛ اوپر بہانا ؛ تر کرنا ۔ (۲) (طب) بخار اتارنے کےلئے یا بپتسمے کے ایك طریقہ میں جسم پر پانی ڈالنا ؛ ریزش ؛ انسکاب ۔

Afield : (adv) [A prep.+ FIELD] (۱) میدان میں یا کھیت میں (خاص کر مزدور یا جنگ کے لئے) ۔ (۲) میدان میں یا کھیت کی طرف ۔ (۳) گھر سے دور ؛ گھر سےباہر ؛ پردیش میں ؛ کالے کوس ۔

Afire : (a & adv) [A prep.+ Fire] آگ پر یا آگ میں ؛ جلتا ہوا ؛ آتش گرفتہ ؛ مشتعل ؛ سوزاں ۔

Aflame : (a & adv) [A prep.+ Flame] شعلہ میں ؛ بھڑکتا ہوا ؛ دہکتا ہوا ؛ مشتعل ؛ فروزاں ؛ شعلہ ور ؛ جلتا ہوا (جس میں سے آنچیں نکلتی ہوں ) ؛ سوزاں ۔

Aflat : (adv) [A prep + Flat] چپٹی حالت میں ؛ مسطح طور پر ؛ سپاٹ حالت میں ۔

Aflaunt : (adv) [A prep.+ Flaunt] غرور یا شیخی کی حالت میں ؛ مغرورانہ طور پر ؛ اترانے کی حالت میں ؛ کبر و نخوت کی حالت میں ۔

Aflicker : (a) [A prep.+ Flicker] جھلملا تے ہوئے ؛ کانپتے ہوئے ؛ ٹمٹماتے ہوئے ۔

Afloat : (a & adv) [A+FLOAT] (۱) بہتے ہوئے ؛ رواں ؛

جاری ؛ سمندر میں ؛ جہاز میں ؛ تیرتا ہوا ؛ اڑتا ہوا ؛ شناور ۔(۲) لبریز ؛ پانی سے بھرا ہوا ؛ ڈوبا ہوا ۔(۳) مطمئن ؛ پرسکون ؛ گھبراہٹ سے خالی ؛ سبکدوش ہونا ( قرضوں وغیرہ سے) ۔(٤) شروع کیا ہوا ؛ زوروں سے ؛ زورسے ؛ پوری شدت کے ساتھ ؛ پورا ۔(٥) رائج ؛ عام ؛ مشہور ؛ دائر ؛ رواج ۔(٦) حرکت میں ؛ متحرک ؛ چلتاپھرتا ؛بہتاہوا ۔ (٧) قابل بیع و شری ( دستاویز وغیرہ کا ) ۔(٨) متزلزل ؛ مذبذب ؛ بےٹھکانے ؛ ادھر ادھر بہنے والا ۔ (٩) (تجارت و معاشیات ) بر آب ۔

Aflower : (a&adv) [A prep.+ Flower] : پھول دار ؛ کھلنے والا ؛ کھلتے ہوئے ۔

Aflutter : (a) [A prep.+ Flutter] گھبراہٹ اور اضطراب میں ؛ پریشانی کے عالم میں ۔

Afoam : (a) [A prep.+ foam] جھاگ دار ؛ کف دار ؛ جھاگ کی حالت میں ؛ کف کی صورت میں ۔

Afond : (a) بے برگ ۔

Afoot : (a & adv) [A prep.+ Foot] (۱) پیدل ؛ پاؤں پاؤں ؛ پاپیادہ ۔(۲) چلتا ہوا ؛ حرکت میں ۔ (۳) (کام میں، عمل میں) جاری ؛ چلتا ؛ چالو ۔

To set afoot : حرکت میں ڈالنا ؛ متحرک کرنا ؛ کام میں ڈالنا ۔

Afore : (adv/prep/conj) [oE.onforan] : (۱) (جہازرانی) سامنے ؛ آگے ؛ پیش ؛ پیش جہاز ۔(۲) (متروک) قبل ؛ پیشتر ؛ پہلے ؛ اگلے زمانوں میں ۔(۳) پہلے ۔ (٤) بالافزوں (درجہ میں) ۔(٥) جلد تر ۔

Afore-hand : (adv)[Afore - prep.+ Hand] قبلاً ؛ توقع میں ۔

Afore-said : (a) (تاریخ و سیاسیات و انتظامیہ) مذکورہ ۔

Afore-thought : (a&n) [Afore adv+thought] : (۱) سوچا سمجھا ؛ پیش اندیشیدہ ؛ قبل سے سوچا ہوا – (۲) پیش اندیشی ۔

Afore-time : (adv) [AFORE adv.+ time] قبل از وقت ؛ قبلاً ؛ سابقاً ؛ پیش تر ۔

Afortiori : (a) [L.] (۱) زیادہ مدلل ؛ زیادہ وثوق کے ساتھ ؛ حتماً (۲) ( فلسفہ ونفسیات ) توثیق مزید ؛ بطریق اولی ۔

Afraid : (a) [pa. pple. of afray] خوفزدہ ؛ ڈرا ہوا ؛ دہشت زدہ ؛ خائف ۔

Afreet /-it /-ite : (n) [Arab] عفریت ۔

Afresh : (adv) تازہ بہ تازہ ؛ ازسر نو ؛ دوبارہ ؛ پھر سے ؛ نئے سرے سے ۔

African : (n & a) [L."africanns"] افریقی ۔

Africander : (n) جنوبی افریقہ کا ولندیزی باشندہ ؛ ولندیزی نثراد افریقی باشندہ ؛ یورپی نثراد افریقی ؛ فرنگی نثراد افریقی ۔

Africander Bond / Bund : (n) افریقی باشندوں کے مفاد کی تحریک جس کا منشا یہ ھے کہ ریاستہائے متحدہ افریقہ قائم ہو جائیں ؛ تحریک اتحاد افریقہ ۔

Africanism : (n) افریقیت ۔

Africanize : (v) افریقی بنانا ۔

Afrikaans : (n) [Du.] جنوبی افریقہ میں بولی جانیوالی ڈچ ( ولندیزی ) زبان کی ایک قسم ۔

Afro-Asian Conference : ( تاریخ و سیاسیات ) افریشیائی کانفرنس ۔

Afshar : (n) ایک قسم کا موٹا کمبل ۔

Aft : (adv) [OE."aftan"] (جہازرانی) دنبالہ جہاز میں ؛ عقبی حصہ میں یا اسکے نزدیک ۔

After : (adv) [OE."after"] (۱) پیچھے ؛ عقب میں ۔ (۲) پیچھے پیچھے ؛ تعاقب میں ۔ (۳) عقباً ؛ بعداً ؛ پیچھے ؛ بعد میں ۔

Named after : ( کسی کے) نام پر نام رکھنا ۔

After : [OE.] (۱) بعد کا ؛ پیچھے کا ؛ متعاقب ۔ (۲) ( جہاز رانی ) عقبی ؛ پچھلا ۔

After : (prep) (۱) درپے ؛ مانند ؛ مطابق ؛ بہ موافق ۔ (۲) درجہ میں نیچے ؛ دوسرا ( برتری کے اعتبار سے ) ۔(۳) پیچھے ( وقت یا مقام میں ) ۔(٤) بعد میں ۔

After : (conj) جب ؛ جس وقت کہ ۔

After : (n) Afternoon کا مخفف ؛ سہ پہر ۔

After action : (n) فعل مابعد ۔

After all : (adv) بایں همه ؛ بهرحال ؛ به سبب سهی ؛ تاهم ؛ آخر کو ؛ پهر بهی ۔

After band : (n) رهائی کے بعد کا مچلکه ۔

After-birth : (n) (۱) مشیمه ؛ آنول نال ؛ ( وه جهلی جس میں رحم کے اندر جنین ملفوف رهتا هے ۔ (۲) باپ کے مرنے یا اس کی آخری وصیت کے بعد کی پیدائش ۔ (۳) تاخیر سے پیدا هونیوالے بچے ۔

After born : (a) باپ کے مرنے کے بعد یا اس کی آخری وصیت کے بعد پیدا هونیوالا ( لڑکا ) ۔

After brain : (n) پس دماغ ؛ پچهلا بهیجا ۔

After care : (n) (فلسفه و نفسیات) بعد کی دیکهه بهال ؛ ( طب ) احتیاط مابعد ۔

After care home : (n) (سماجیات) بعد کی دیکهه بهال کا گهر ؛ (انتظامیه) مقام احتیاط ما بعد ۔

After clap : (n) [ME] ناگهانی واقعه ؛ کسی واقعه کے بظاهر خاتمے کے بعد کا ناگهانی واقعه ۔

After-course : (n) رات کے کهانے کا آخری دور ؛ آخری دور ۔

After date : (adv) (تجارت و معاشیات ) بعد تاریخ ؛ پس تاریخ ۔

After-dinner : (n) سه پهر ۔

After discharge : (n) پس اخراج ۔

After-eatage : (n) فصل کٹنے کے بعد کی گهاس ۔

After effect : (n) پس اثر ؛ اثر مابعد ۔

Ater-game : (n) پهلی بازی سے بهتر نتیجه حاصل کرنے کے لئے دوسری بازی ۔

After-glow : (n) (۱) شفق ؛ شام ؛ دهندلکا ۔ (۲) پس چمك ۔

After-grass : (n) وه گهاس جو پهلی فصل یا کٹائی کے بعد اُگے ۔

After growth : (n) بعد کی نشو ونما ۔

After guard : (n) جهاز کے وسطی اور پچهلے عرشے پر تعینات اشخاص جو عقبی بادبان کی دیکهه بهال کرتے هیں ۔

After-hours : (a) اوقات کار ختم هونے کے بعد مشغول هونے والا ۔

After image : (n) (۱) پس دیده ؛ وه تصویر جو آنکهه میں کسی چیز کو دیکهنے کے بعد ره جاتی هے ؛ (۲) ( فلسفه و نفسیات ) شبیه ما بعد ؛ امثال ما بعد ۔

Negative after image : (فلسفه و نفسیات) منفی شبیه ما بعد ۔

Positive after image : (فلسفه و نفسیات) مثبت شبیه ما بعد ۔

After-knowledge : (n) واقعه هو جانے کے بعد کی اطلاع ۔

After-leech : (n) بادبان کا پچهلا کنارا ۔

After-life : (n) زندگی مستقبل ؛ آئنده زندگی ؛ زندگی کا آخری حصه ؛ عاقبت ۔

After liver : (n) پس مانده ؛ باقی مانده ؛ بچ رهنے والا ۔

After one's own heart : حسب منشا ؛ حسب مراد ؛ حسب دل خواه ۔

After-pain : (n) پس درد ؛ وه درد جو بعد میں پیدا هو خصوصاً بچه کی ولادت کے بعد ؛ درد بعد زه ۔

After-piece : (n) کسی ڈراما کے بعد آخری ظریفانه مزاحیه نقل ۔

After-reckoning : (n) پس از حساب ؛ بعد شمار ۔

After-roll : (n) طوفان کے بعد کی موج کی لهر ۔

After-shaft : (n) پس ساق ۔

After-supper : (n) رات کے کهانے اور سونے کا درمیانی وقت ۔

After winter : (n) جاڑے کا پلٹاؤ ۔

After wise : (a) عقل جو واقعه کے بعد آئے ؛ وه جس کو واقعه کے بعد عقل آئے ۔

After-wit : (n) عقل کاهل ؛ عقل جو واقعه کے بعد آئے ۔

**After-wort : (n)** بیئر شراب کا دوسرا دور ۔

**After wrist :** کف دست ؛ پشت دست ؛ انگلیوں اور کلائی کے بیچ کا حصہ ۔

**Aftercrop : (n)** ایک موسم میں دوسری فصل ؛ فصل دوم ؛ پچھیتی فصل ۔

**Afterdamp : (n)** دم گھونٹ گیس، یعنی وہ دھواں جو کسی کان میں دھماکے کے بعد پیدا ہو ؛ پس گیس ۔

**Afterings : (n)** گائے کو دوھنے میں دودھ کا آخری حصہ ۔

**Aftermast : (n)** عقبی مستول ۔

**Aftermath :** (۱) دوسری یا بعد کی کٹائی ؛ گرمی کے آغاز میں کٹائی کے بعد اگنے والی گھاس ۔ (۲) (مجازاً) نتیجہ ؛ اثر ۔

**Aftermost : (a) [OE.]** (۱) عقب ترین ؛ پست ترین ؛ سب سے پچھلا ۔ (۲) ( جہاز رانی ) وہ حصہ جو دنبالے کے سب سے قریب ہو ۔

**Afternight : (n)** شام ۔

**Afternoon : (n)** بعد از ظہر ؛ عصر ؛ سہ پہر ۔

**Aftersale / service : (n)** (تجارت) بعد فروخت خدمت ۔

**Aftersensation : (n)** (فلسفہ ونفسیات) احساس مابعد ۔

**Negative aftersensation :** (فلسفہ و نفسیات) منفی احساس مابعد ۔

**Positive aftersensation :** (فلسفہ و نفسیات) مثبت احساس ما بعد ۔

**Aftershine : (n)** دیکھو After - glow

**Aftershow : (n)** باضابطہ تماشا کے بعد سرکس میں پیش کی جانے والی مختصر تفریح ۔

**Aftersight : (n)** (معاشیات) پس درشنی ؛ دیکھ بھال کر ؛ ( تجارت ) دیکھنے کے بعد ؛ بعد از نظر ۔

**Aftersound : (n)** (لسانیات) ما بعد آواز ۔

**Aftersum : (n)** روپیہ جمع کرنے کے بعد کا زر ثمن ۔

**Aftertaste : (n)** کھانے کے بعد کا ذائقہ ۔

**Afterthought : (n)** (۱) پس اندیشی ؛ بعد کا خیال (وہ خیال جو کام ختم کرنے کے بعد آئے) ۔ (۲) بعد کی توجیہ ؛ نقطہ بعد از وقوع ؛ فکر بعد ۔

**Aftertime : (n)** آئندہ ۔

**Afterward : (adv) [OE."aftererd"]** بعداً ؛ اسکے بعد ؛ اسکے پیچھے ؛ پھر ؛ بعد ۔

**Afterwards : (adv)** بعد ازاں ؛ بعد کو ۔

**Afterwhile : (adv)** بعدہ ۔

**Afterword : (n)** حرف آخر ۔

**Afterworld : (n)** موت کے بعد کی دنیا ؛ دوسری دنیا ۔

**Ag -:** سابقہ (-AD کی ایک صورت جو g سے شروع ہونے والے مادوں کے ساتھ استعمال ہوتی ہے ) ۔

**Aga / Agha : (n) [ TURK.]** آقا ؛ عثمانی فوج کا سردار۔

**Again : (adv) [OE."onzean","onzen"]** (۱) پھر ؛ دوبارہ ؛ باز ؛ دوہرا کے ؛ پھر سے ۔ (۲) از سرنو ؛ سابق ؛ بہ علاوہ ؛ مکرر ؛ باربار ؛ کئی مرتبہ ۔ (۳) علاوہ بریں ؛ مزید برآں ؛ اسکے علاوہ ؛ نیز ۔ (٤) دوسری جانب ؛ دوسری طرف ؛ برخلاف اس کے ۔ (٥) بدلے میں ؛ جواب میں ۔ (٦) بدلے میں ؛ جواب میں ؛ بطور جواب کے ؛ بطور بازگشت ۔ (۷) تناسب سے ؛ نسبت سے ؛ اتنا ھی ؛ مساوی ۔

**Time and again :** باربار ؛ کئی مرتبہ ؛ علی التواتر ؛ متواتر ۔

**As much again :** اتنا ھی اور ؛دوگنا؛ دونا ؛ دو چند ؛ المضاعف ۔

**Ever and again :** کبھی کبھی ؛ گاھے گاھے ۔

**Now and again :** اکثر ۔

**Half as much again :** ڈیوڑھا ۔

**Again and again :** بار بار ؛ متواتر ۔

**Against : (prep) [OE."ayen+es+-t"]** (۱) برخلاف ؛ بمقابلہ ؛ برضد ؛ خلاف ؛ بر عکس ۔ (۲) تقابل میں ؛

مقابلہ میں ؛ تضاد میں؛ مقابل ؛ مخالف ۔ (۳) قبل از قبل ؛ بطور پیش بندی یا تیاری ۔ (٤) متصل ؛ ملحق ۔ (٥) متصادم ؛ ٹکراتے ہوئے ۔ (٦) مقابل ؛ آمنے سامنے ۔ (٧) بدلے میں ؛ عوض میں ۔

Against all risks : برائے جملہ خطرات ۔

Agalactia : [Gr."agalaktia"] غیر نبہنیت ؛ بے شیری ۔

Agalactous : (a) [Gr."a+galact"+-ous] کم شیر ؛ بے شیر ۔

Agalaxy : (n) [Gr."agalaxia=agalactia"] کم شیری ؛ ولادت کے بعد ماں کو دودھ نہ ہونا ؛ بے شیری ۔

Agalmatolite : (n) [Gr."agalma+lithos"] نرم پتھر جس پر آسانی سے کھدائی ہو سکتی ہو ۔

Agama : (n) [Carib] ایک قسم کی چھپکلی ۔

Agamete : (a) [[Gr."agamelos"] (حیوانیات) غیر زواجی ۔

Agami : (n) [Fr."agamy"] اگامی ؛ ایک امریکی پرندہ جو سارس کی طرح ہوتا ہے اور زور سے بولتا ہے ۔

Agamic : (a) [Gr."agamos"] بے جنسہ ؛ بے جنسی ( جس میں فعل مباشرت کی صلاحیت نہ ہو) ؛ جنسی اتصال کےبغیر زائیدہ گمزاد ۔

Agamically : (adv) بغیر جنسی اتصال کے جنم لئے ہوئے انداز میں ۔

Agamogenesis : (n) [Gr."agamos+genesis"] جنسی عمل کے بغیر پیدائش ؛ بے جنسی ولادت ؛ غیر زواجی تولید ۔

Agamogenetic : (a) بے جنسی ولادت سے متعلق ؛ غیر زواجی تولید ۔

Agamogenetically : (adv) بے جنسی ولادت کے طور پر ۔

Agamogony : (n) ["agam-+gony"] ( حیوانیات ) غیر زواجی تولید ؛ غیر زواجی تولد ۔

Agamogynomonoecism : (n) غیر زواج یک صنفیت ۔

Agamohermaphroditism : (n) غیر زواج دو صنفیت ۔

Agamous : (n) [Gr."agamos"] نرلنگی ؛ وہ جانور جس میں نر اور مادہ کی علامت موجود نہ ہو ؛

فاقد آلت جنسی ؛ گمزاد ؛ غیر زوجی ۔

Agamy : (n) [Gr."agamia"] عدم رشتہ ازدواجی یا عدم تسلیم رشتہ ازدواجی ۔

Aganglionic : (a) وہ جس میں اعصابی عقدہ نہ ہو ۔

Aganippe : (n) (۱) فنون لطیفہ کی دیویو ں کیلئے کوہ ہیلیکون کا ایک متبرک چشمہ ۔ (۲) (مجازاً) قوت شعری ؛ طرز شعر ۔

Agape : (n) [Gr.] (۱) عہد محبت ؛ عہد دوستی ؛ جشن عشائے ربانی ۔ (۲) (تاریخ و سیاسیات) وہ دعوت جو قدیم عشائے ربانی کے سلسلے میں ہوا کرتی تھی ؛ اگاپے ۔

Agape : (a) [A prep.+GAPE] (۱) کھلا ہوا ؛ چوپٹ ۔ (۲) (مجازاً) بھوچک ؛ ششدر ؛ حیران ؛ مبہوت ؛ متعجب ۔

Agaphite : (n) [named after agaphi-a naturalist] فیروزہ کی ایک قسم ۔

Agapornis : (n) [Gr."agape+ormis"] چھوٹی دم والےافریقی طوطے کی ایک قسم ۔

Agar-agar : (n) [Malay] اگر ۔

Agaric : (n) [Gr."agaricon"] کوکرمتا ؛ مغاریقون ؛ سماروغ ؛ سانپ کی چھتری ؛ کھمبی ؛ فطر ۔

Agasp :(a) [A prep.+GAPS] ہانپتے ہوئے ۔

Agastric : (a) [Gr."a+gaster"] بے شکم ؛ بے معدہ ؛ جس میں معدہ نہ ہو ۔

Agate : (n) [L."achates"] (۱) عقیق ؛ نیم شفاف جوہر دار پتھر ؛ ( کیمیا ) سنگ سلیمانی ؛ عقیق یمنی ؛ یشب ۔ (۲) صیقل کرنے کا ایک آلہ جس کو سونے کے تار کھینچنے والے استعمال کرتے ہیں ؛ تار کشوں کا اوزار جس سے سونے کے تار کو دمکاتے ہیں ۔ (۳) ( امریکہ ) ایک قسم کا ٹائپ جس کو انگلستان میں Ruby کہتے ہیں ۔

Agate : (adv) [A prep.+Gate] حرکت میں ؛ راہ میں ؛ چلتے ہوئے ؛ روبراہ ۔

Agate shell : (n) گھونگے کی ایک قسم ۔

Agated : (a) عقیق کیطرح نشان بنایا ہوا ۔

Agathism : (n) [Gr."agath-os"+-ism.] (۱) یہ عقیدہ کہ ساری اشیاء مائل بخوبی ہیں ؛ عقیدہ رجائیت سے ممیز ۔ (۲) خیر پرستی ۔

Agatho : واصلہ بمعنی "اچھا" ۔

Agathobiotic : (فلسفہ ونفسیات) حیات صالحہ ۔

Agathodaemon /-demon : (n) [ Gr."agathodaemon"] فیض رساں دیوتا ۔

Agathokakological : (a) [Gr."agatho-s+kako-s+logical"] خیر و شر سے مرکب ۔

Agathology : (n) ["agath+logy"] ( فلسفہ و نفسیات ) نظریہ خیر ۔

Agatiferous : (a) ["Agate + Ferous"] عقیق پیدا کرنیوالا ؛ عقیق رکھنے والا ؛ عقیق زا ۔

Agatiform : (a) ["Agate +1Form"] عقیق کی مانند ؛ عقیق کی شکل کا ۔

Agatine : (a) ["Agate + ine"] عقیق کی مانند ۔

Agatize : (v) عقیق بنانا ؛ عقیق نمابنانا ۔

Agatized : (a) عقیق نما بنایا ہوا ؛ عقیق میں تبدیل کیا ہوا ۔

Agaty : (a) مثل عقیق ؛ مانند عقیق ۔

Agave : (n) [Gr."Agave"] نباتات کی ایک جنس جس میں امریکی ایلوا(Aloe) بھی شامل ہے ۔

Agaze : (a) [A + Gaze] گھورتا ہوا ؛ آنکھیں پھاڑے ہوئے ؛ ٹکٹکی باندھے ہوئے ؛ خیرہ ؛ نگراں ۔

Age : (v) [OF."aage","eage","edage"] بوڑھا کر دینا ؛ بوڑھا ہو جانا ۔

-age : (suffix) لاحقہ مختلف معنوں میں آتا ہے ۔

Age : (n) [OFr.] (۱) عمر ؛ سن ؛ زندگی کی مدت ؛ سن بلوغ ۔ (۲) بڑھاپا ؛ پیری ؛ ضعیفی ؛ عمر کا آخری حصہ ؛ سال خوردگی ؛ کہنگی ؛ کہن سالی ۔ (۳) پیڑھی ؛ پشت ؛ نسل ۔ (٤) ( تاریخ و ارضیات ) زمانہ ؛ عہد ؛ عصر ؛ دور ؛ صدی ؛ قرن ؛ جگ ۔ (٥) (محاورہ جمع میں) مدت مدید ؛ زمانہ دراز ؛ عرصہ ؛ برسوں ؛ ایک عمر ۔ (٦) بلوغ ؛ سن رشد ۔ (۷) ( تاریخ ) جگ ۔

Accomplishment age : ( فلسفہ و نفسیات ) عمر تکمیل ۔

Admission age : ( فلسفہ و نفسیات ) عمر داخلہ ۔

Admitted age : تسلیم شدہ عمر ۔

Basal age : ( فلسفہ و نفسیات ) اساسی عمر ۔

Brass age : ( تاریخ ) پیتل کا دور ۔

Bronze age : ( تاریخ ) کانسہ کا دور۔

Late Bronze age : ( تاریخ ) کانسہ کا دورمابعد ۔

Cenozoic / Cainozoic age : ( تاریخ ) کینوزواك نیا ارضیاتی دور ۔

Chalcolichic age : ( تاریخ ) پتھر تانبے کا دور ۔

Change of age : (تجارت ) تبدیلی عمر ۔

Classical age : ( تاریخ ) کلاسیکی دور۔

Copper age : ( تاریخ ) تانبے کا دور ۔

Crude stone age : ( تاریخ ) ان گھڑ پتھر کا دور ۔

Dark age : ( تاریخ ) دور تاریك ۔

Epic age : ( تاریخ ) رزمیہ دور؛ ایپك دور ۔

Gang age : (سماجیات) گروھی عمر ؛ گروھی سن ۔

Glacial age : ( تاریخ ) گلیشیائی دور ۔

Golden age : ( تاریخ ) سنہرا دور ۔

Group age : (سماجیات) جماعتی عمر ۔

Heroic age : ( تاریخ ) دور شجاعت ؛ ویر جگ ۔

Ice age : ( تاریخ ) برف کا دور ۔

Iron age : ( تاریخ ) لوھے کا دور ۔

Mental age :- (M.A) (فلسفه و نفسیات) ذہنی عمر ۔

Metal age : ( تاریخ ) دھات کا دور ۔

Middle stone age : ( تاریخ ) پتھر کا وسطی دور ۔

Modern age : ( تاریخ ) دور جدید ۔

Moon's age : جتنے دنوں کا چاند ہو ۔

Neolithic age : ( تاریخ ) پتھر کا نیا دور ۔

Over age : مقررہ عمر سے زائد ۔

Palaeanthropic age : ( تاریخ ) قدیم انسان کا دور ۔

Palaeozoic age : ( تاریخ ) ماقبل حیات دور ۔

Physiologic age : فعلیاتی عمر ۔

Pleistocene age : ( تاریخ ) پلسٹوسین دور ۔

Prehistoric age : ( تاریخ ) ماقبل تاریخ دور ۔

Protohistoric age : ( تاریخ ) تاریخ کا اولین دور ۔

School leaving age : ( فلسفہ و نفسیات) اسکول چھوڑنے کی عمر ۔

Stone age : ( تاریخ ) پتھر کا دور ۔

Teenage : (سماجیات) عہد طفلی ؛ بچپن کا دور ۔

Under age : مقررہ عمر سے کم عمر ؛ خرد سال ؛ نابالغ ؛ صغیر ۔

Age and area theory : (لسانیات) نظریہ عصر و علاقہ ۔

Age -area-hypothesis : (لسانیات) مفروضہ عصر و علاقہ ۔

Age class : (n) (سماجیات) عمر طبقہ ۔

Age distribution : (n) (سماجیات) انتشار عمر ۔

Age entry : (n) (انتظامیہ) اندراج عمر ۔

Age for sufferage : (انتظامیہ) عمر رائے دہی ؛ (تاریخ و سیاسیات) ووٹ دینے کی عمر ۔

Age grade : (n) (سماجیات) درجہ عمر ۔

Age grade report : (فلسفہ و نفسیات) رپورٹ بلحاظ عمر ۔

Age grade survey : (فلسفہ و نفسیات) جائزہ بلحاظ عمر ۔

Age limit : (n) (تاریخ و سیاسیات) عمر کی قید ؛ (انتظامیہ) حد عمر ۔

Age norm : (n) (فلسفہ و نفسیات) اوسط کارگزاری بلحاظ عمر ۔

Age of chivalry : (تاریخ) شجاعت کا دور ۔

Age of consent : (سماجیات) رضامندی کی عمر ؛ سن رضامندی ۔

Age of discretion : سن شعور ۔

Age of enlightment : (تاریخ) روشن خیالی کا دور۔

Age of mammals : (تاریخ) دودھ پلانیوالے حیوانات کا دور ۔

Age of maximum criminality : ( سماجیات ) انتہائی جرم پسندی کی عمر ۔

Age of pyramids : ( تاریخ ) اہرام کا دور ۔

Age of reason : ( تاریخ ) عقلیت کا دور ۔

Age of retirement : (انتظامیہ) ریٹائر ہونے کی عمر ؛ مدت ملازمت ختم ہونے کی عمر ؛ سبکدوش ہونے کی عمر ۔

Age-old : (a) قدیم ؛ پرانا ۔

Age record : (n) (فلسفہ و نفسیات) عمر ریکارڈ ۔

Age scale : (n) (فلسفہ و نفسیات) عمر پیمانہ ۔

Aged : (a) (۱) پیر ؛ سال خوردہ ؛ مسن ؛ معمر ؛ کہن سال ؛ کبیر سن ؛ سن رسیدہ ۔ (۲) محض عمر کی مدت ظاہر کرنےکے لئے جیسے تیرہ برس کا (aged thirteen) ۔

Agedly : (adv) پیرانہ ؛ کہن سالگی سے ۔

Agedness : (n) پیری ؛ سال خوردگی ۔

Ageing : (a) (۱) مائل بہ ضعیفی ؛ مائل بہ پیری ؛ (کیمیا) پرانا ہونا ۔

Agelast : (a) [Gr."agelastos"] وہ جو ہنستا نہ ہو ۔

Ageless : (a) سدا جوان ؛ جواں نما ۔

Agelong : (a) مدت مدید کا ۔

Agen : شعر میں لفظ again کا مختصر تلفظ ۔

Agency : (n) [med. L.agentia facultas agendi] (۱) فعالیت ؛ عاملیت ؛ نمائندگی ؛ وکالت ؛ ماموریت ۔ (۲) وسیلہ ؛ ذریعہ ؛ سبب ؛ واسطہ ؛ توسط ۔ (۳) ( معاشیات ) آڑھت ؛ منیمی ؛ کارندہ یا گماشتہ ہونا ؛ گماشتگی ؛ پیشکاری ۔ (٤) ایجنسی ؛ کار خانہ ؛ دکان ؛ کارگذاری ؛ آڑھت ۔ (٥) ( کامرس ) شاخ ۔

Agency and branch cash book : (تجارت و معاشیات) ایجنسی اور شاخ روکڑ بہی ۔

Agency charges : (n) (تجارت و معاشیات) ایجنسی بار ۔

Agency commission : (n) (انتظامیہ) ایجنسی کمیشن ۔

Agency credit journal : ( تجارت و معاشیات ) ایجنسی جمع روز نامچہ ؛ ایجنسی کریڈٹ جرنل ۔

Agency debit journal : ( تجارت و معاشیات ) ایجنسی ڈیبٹ جرنل ۔

Agency ledger : (n) ( تجارت ) ایجنسی کھاتا بہی ۔

Agency tariff : (n) ( تجارت ) ایجنسی ٹیرف ؛ ایجنسی شرح نامہ ۔

Agenda : (n) [L."agendum"] (۱) جلسے کا کار روائی نامہ ؛ جلسے کا پیش نامہ ؛ یاد داشت نامہ ۔ (۲) ( تاریخ، سیاسیات و انتظامیہ ) ایجنڈا ؛ (جلسے کا) پیش نامہ ۔

Agenda committee : (n) (تاریخ و سیاسیات) ایجنڈا کمیٹی ۔

Agendum : (n) [L.] ایجنڈا ۔

Agenesic : (a) [f. next+ - ic] جسمانی اعتبار سے غیرمکمل طور پر نشو و نما یافتہ ؛ جسمانی طور سے ناقص نشو ونما سے متعلق ۔

Agenesis : (n) [Gr. "a+genesis"] جسم یا جسم کے کسی حصے کی ناقص نشو ونما ؛ نقص نمو ۔

Agennesis : (n) [Gr."a+gennesis"] مرد کا بانجھپن ؛ مرد کی نازائی یا عقیمی ؛ عنانت ۔

Agent : (n) [L. "agens","agere"] (۱) فعال ؛ عامل ؛ نمائندہ ؛ وسیلہ ؛ واسطہ ؛ ذریعہ ۔ (۲) گماشتہ ؛ وکیل ؛ امین ؛ کارگزار؛ پیشکار ؛ سفیر؛ مامور۔ (۳) منیب ؛ کارندہ ؛ کارکن ؛ قوت عاملہ ۔ (٤) (تاریخ، سیاسیات و کامرس ) ایجنٹ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) فاعل ؛ ( معاشیات ) ٹھیکیدار ۔

Advertising agent : اشتہاری ایجنٹ ۔

Assembling agent : (تجارت) فراھمی ایجنٹ ۔

Auctioneering agent : (تجارت) نیلامی ایجنٹ ؛ قرقی ایجنٹ ۔

Buying agent : (تجارت) خرید ایجنٹ ؛ خریداری ایجنٹ ۔

Chemical agent : کیمیائی ایجنٹ ۔

Clearing agent : (تجارت) نکاسی ایجنٹ ؛ کلیرنگ ایجنٹ ۔

Commission agent : (تجارت) آڑھتیا ؛ کمیشن ایجنٹ ۔

Consular agent : (تاریخ و سیاسیات) قونصل ایجنٹ ؛ کانسل ایجنٹ ۔

Delcredere agent : (تجارت) ڈیل کریڈر ایجنٹ ۔

Exporting agent : (تجارت) برآمدی ایجنٹ ۔

Fiscal agent : (تجارت) مالیاتی ایجنٹ ۔

Forwarding agent : (تجارت) پیش رسی ایجنٹ ؛ فارورڈنگ ایجنٹ ۔

General agent : (تجارت) عام ایجنٹ ؛ جنرل ایجنٹ ۔

Importing agent : (تجارت) درآمدی ایجنٹ ۔

Insurance agent : (تجارت) بیمہ ایجنٹ ۔

Manufacturer's agent : ایجنٹ برائے صنعت کار ۔

Parttime agent : (تجارت) جز وقتی ایجنٹ ؛ پارٹ ٹائم ایجنٹ ۔

Political agent : سیاسی ایجنٹ ۔

Purchasing agent : خریداری ایجنٹ ۔

Resident agent : (تجارت) مقیم ایجنٹ ۔

Sales agent : (تجارت) بکری ایجنٹ ؛ فروخت ایجنٹ ۔

Sole agent : (تجارت) واحد ایجنٹ ؛ سول ایجنٹ ۔

Special agent : خاص ایجنٹ ۔

Surveying agent : (تجارت) سروے ایجنٹ ؛ جائزہ ایجنٹ ۔

Transfer agent : منتقلی ایجنٹ ۔

Travelling agent : (تجارت) سفری ایجنٹ ۔

Universal agent : (تجارت) عالمگیر ایجنٹ ؛ کل مختار ایجنٹ ۔

Whole-time agent : (تجارت) کل وقتی ایجنٹ ۔

**Agent action : (n)** (لسانیات) فاعلیت ۔

**Agent de change : (n) [Fr.]** صراف ۔

**Agent-general : (n)** ایجنٹ جنرل ؛ ریاستہائے آسٹریلیا اور کناڈا کے بعض صوبوں کی عمل برداری میں ہائی کمشنر کے ماتحت نمائندہ ۔

Assistant Agent General : ( تاریخ ) اسسٹنٹ ایجنٹ جنرل ۔

**Agent noun : (n)** (لسانیات) اسم فاعل ۔

**Agent provocateur : (n) [Fr.]** (تاریخ و سیاسیات) فتنہ پر اکسانےوالا ؛ فتنہ انگیز ۔

**Agential : (a) [L."agentia"+AL]** عامل کا یا ایجنسی کا یا اس سے متعلق ۔

**Agential case : (n)** (لسانیات) فاعلی حالت ۔

**Agentive nominal : (n)** (لسانیات) فاعلی رسمیہ ۔

**Agent's code NO. (n)** (تجارت) ایجنٹ کا خفیہ نمبر ؛ ایجنٹ کا کوڈ نمبر ۔

**Agent's confidential report :** (تجارت ) ایجنٹ کی خفیہ رپورٹ ۔

**Agent's jurisdiction : (n)** (تجارت) ایجنٹ کا دائرہ کار ۔

**Agent's ledger : (n)** (تجارت) ایجنٹ کا کھاتا بہی ۔

**Agent's manual : (n)** (تجارت) ایجنٹ کا دستورالعمل ۔

**Agents of production :** عاملین پیدا وار ۔

**Agentship : (n)** ایجنسی ۔

**Ager : (n)** مدو جزر؛ سمندر کی لہر؛ جوار بھاٹا ۔

**Agerasia : (n) [Gr."agerasia"]** سداجوانی ۔

**Ageratum : (n) [Gr."ageraton"]** (۱) (جڑی بوٹی ) ایک سدا بہار پھول جس کا علم قدیم لوگوں کو تھا ۔ (۲) ( نباتیات ) پودوں کی ایک نوع ۔

**Ages of culture :** تہذیبی ادوار ۔

**Ages of population :** آبادی کے ادوار ۔

**Ageustia : (n) [Gr."ageustia"]** قوت ذائقہ کا فقدان ؛ عدم ذائقی ؛ بے ذائقی ۔

**Agger : (n) [L.]** ٹیلا ؛ فراز ؛ کسی لشکر کی مورچہ بندی ؛ لشکر پناہ ۔

**Aggerate : (v) [L."aggerat-","aggerere"]** انبار لگانا ؛ ڈھیرلگانا ۔

**Aggeration : (n) [L."aggerationem"]** (۱) انبار؛ ڈھیر ۔ (۲) پشتہ ۔

**Aggie : (n) [alter of "agate"]** انٹا (گولی کا) کنچا ۔

**Aggie : (n)** زراعتی اسکول یا کالج کا طالب علم ۔

**Agglomerate : (v) [L."agglomerat-","agglomerare"]** اکھٹا کرنا ؛ یکجا کرنا ؛ ڈھیر ہو جانا یا بن جانا ؛ مجتمع ہونا ؛ اکھٹا ہونا ۔

**Agglomerate : (a&n) [L."agglomeratus"]** (۱) ڈھیری ؛ ڈھیر ؛ ڈلا۔ (۲) ہر بستہ، حرارت + بستہ یعنی آتش فشاں اجزاء جو گرمی سے مل گئے ہو ں ۔ (۳) بھونڈے طریقہ سے ایک ساتھ پھینکی ہوئی چیزوں کا ڈھیر ۔ (٤) ( نباتیات ) باہم پیوستہ؛ اجتماعی ۔

**Agglomerated : (n)** گیند کی شکل میں ڈھیر لگایا ہوا ؛ ڈھیلے طور سے انبار کیا ہوا ۔

**Agglomerating : (a)** سخت تودے کی شکل میں جمع کیا ہوا ۔

**Agglomerating language : (n)** ( لسانیات ) شمولی زبان ؛ دیکھو Incorporating language

**Agglomeration : (n)** ڈھیر ؛ اجتماع ؛ تراکم ؛ انبار۔

**Agglomerative : (a)** جمع ہونیکی صلاحیت رکھنے والا ؛ متراکم ۔

**Agglutinant : (a) [L."agglutinantem"]** چسپاں کرنیوالا ؛ باہم جوڑنے والا ۔

**Agglutinant : (n)** چپکنے والا مادہ ؛ ملزق ۔

**Agglutinate : (v) [L."agglutinatus","agglutinare"]** (۱) چپکانا ؛ جوڑنا ( جیسے گوند سے ) ۔ (۲) مرکب کرنا ؛ ترکیب دینا (الفاظ کا) ۔ (۳) گوند بننا/بنانا ۔

**Agglutinate : (a) [L.]** (۱) چسپیدہ ؛ چپکایا ہوا ۔ (۲) مرکب حقیقی ؛ مرکب امتزاجی جس کے اجزا نہ تو شکل میں تبدیل ہوں نہ معنوں میں جیسے تیز رو، زود رنج وغیرہ ۔ (۳) ملزوق ۔

**Agglutinate : (n)** کسی مادہ کا مجموعہ جو ایک دوسرے سے چپک گیا ہو ۔

**Agglutinated : (a)** مرکب ؛ چسپیدہ ؛ چپکایا ہوا ۔

**Agglutinating : (a)** چپکانیوالا ؛ (لسانیات) امتزاجی ؛ ترکیبی ۔

**Agglutinating prefix : (n)** (لسانیات) امتزاجی سابقہ ۔

**Agglutinating suffix : (n)** (لسانیات) امتزاجی لا حقہ ۔

**Agglutination : (n) [L."agglutinationem"]** (۱) چیپ ؛ چپکاؤ ؛ چسپیدگی ؛ لیس ؛ الزاق ۔ (۲) مرکب امتزاجی بنانا ۔ (۳) تودہ ؛ گروہ یا جماعت ؛ چسپیدہ ۔ (٤) ( لسانیات ) امتزاجیت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) آمیزش ۔

**Agglutinative : (a) [L.]** چیپ دار ؛ لسلسا؛ لیس دار ؛ چپچپا۔

**Agglutinative language : (n)** (لسانیات) امتزاجی زبان ۔

**Aggration : (n) [aggrade+-ation]** (۱) (تعمیرات و تاریخ ) پرت بندی ؛ تہ بندی ۔ (۲) (ارضیات) طبق بندی ۔

**Aggrandizable : (n)** قابل تو سیع ؛ قابل افزائش ۔

**Aggrandize : (v) [Fr."agrandiss","agrandir"]** (۱) بڑھانا ؛ ترقی دینا ؛ زیادہ کرنا ؛ وسیع کرنا ( کسی شخص یا حکومت کی طاقت، مرتبہ یا دولت وغیرہ ) ۔ (۲) مبالغہ کرنا ؛ حاشیہ چڑھانا ؛ چمکانا ؛ چڑھانا ۔ (۳) ( تاریخ و سیاسیات ) توسیع اقتدارکرنا ۔

**Aggrandizement : (n) [Fr."agrandissement"]** زیادتی ؛ ترقی ؛ اضافہ ؛ توسیع ؛ افزائش ؛ بزرگی ؛ (تاریخ و سیاسیات) توسیع اقتدار ۔

**Aggrandizer : (n)** (۱) بڑھانیوالا ؛ توسیع کرنیوالا ؛ مبالغہ کرنیوالا ۔ (۲) (تاریخ و سیاسیات) تو سیع اقتدار کر نے والا ۔

**Aggravate : (v) [L."aggravatus","aggrarare"]** (۱) ( معاملہ) زیادہ خراب یا بدتر کر دینا ؛ زیادہ سنگین یا سخت بنانا ؛ بڑھانا ؛ (کسی بار یا جرم وغیرہ کو ) شدید تر کرنا۔ (۲) (بول چال میں ) (کسی شخص کو) زچ کرنا ؛ قافیہ تنگ کر دینا ۔ (۳) خشمگیں کرنا ؛ غصہ دلانا ۔

**Aggravated : (a)** سنگین بنایا ہوا ؛ گراں بار ۔

**Aggravating : (a)** متشدد؛ معاملہ کو بدتر بنانے والا ۔

**Aggravatingly : (adv)** معاملہ کو بدتر بناتے ہوئے ؛ حالات کو سنگین بناتے ہوئے ۔

**Aggravation : (n)** (۱) تشدّد ؛ شدّت ؛ زیادتی ؛ اضافہ ۔ (۲) کلیسائی زجرو توبیخ ۔ (۳) وہ بیرونی حالت جس سے قصور، مصیبت، آفت یا جرم میں شدت پیدا ہو جاتی ہے ۔ (٤) ہیجان ؛ تہیج ۔ (۵) (تاریخ وسیاسیات) سنگین بنانا ۔

**Aggravation of risk :** (تجارت) تشدید خطر ۔

**Aggravative : (a)** بدتر کرنے کی صفت رکھنے والا ؛ شدید کرنے کی صفت رکھنے والا ۔

**Aggravator : (n)** بدتر کرنیوالا ؛ شدید کرنیوالا ؛ بڑھانے والا ۔

**Aggregate : (n) [L."aggregatus","aggregare"]** (۱) مجتمع ؛ اکٹھا ۔

(۲) ( طبیعیات ) مجموعہ : اجتماع ۔
(۳) مجموعی : جملہ : کل میزان ۔
(٤) (قانون) شرکت اجتماعیہ جو ایسے افراد پر مشتمل ہو جو باہم مشارکت کر رہے ہوں : بہت سی اکائیوں کا اجتماع ۔
(٥) ( حیوانیات ) متفرق جانوروں کا ایک ہیئت میں اجتماع ۔ (٦) (نباتیات ) جس میں ایسے گلچے شامل ہوں جو ایک مشترک خول (غلاف ) میں مجتمع ہوں : باہم پیوستہ ۔ (۷) (ارضیات ) کسی چٹان میں متفرق معدنیات کا اجتماع ۔
(۸) (طبیعیات) ہم جنس زرات کا تودہ ۔
(۹) (معماریت) چونے میں ملا ہوا مسالہ جس سے کنکریٹ بنے ۔

In the aggregate : اکٹھا : سب ملا کر : جملہ : بالجملہ : بحیثیت مجموعی : من حیث الکل ۔

Self-renewing aggregate : ( شماریات ) خود تجدیدی میزان ۔

Aggregate : (v) (۱) میزان لگانا : جمع کرنا : جوڑنا : اکٹھا کرنا : ملانا ۔ (۲) اکٹھا ہونا : ڈھیر ہونا : مجتمع ہونا ۔ (۳) ایک جماعت میں متحد کرنا ۔ (٤) رکن بنانا ۔

Aggregate contractual liability : (تجارت و معاشیات ) جملہ معاہدہ جاتی ذمہ داری ۔

Aggregate indemnity : (n) (تجارت و معاشیات ) جملہ تلافی ۔

Aggregate index number : (n) (تجارت و معاشیات) مجموعی اشاریہ ۔

Aggregate limit : (n) ( تجارت ) من جملہ حد : کل حد ۔

Aggregate mortality table : (تجارت و معاشیات ) جملہ اموات ٹیبل ۔

Aggregate operations liability : (تجارت و معاشیات) جملہ کاروباری ذمہ داری ۔

Aggregate protective liability : (تجارت و معاشیات) جملہ حفاظتی ذمہ داری ۔

Aggregated : جمع ۔ اکٹھا ۔

Aggregated shipment : (n) (تجارت ) مجموعی جہاز لدان ۔

Aggregation : (n) : (۱) جمع : اجتماع : جملہ : ڈھیر ۔ (۲) کل : تودہ ( مادوں یا چیزوں کے اجتماع سے بنا ہوا ) ۔ (۳) ( نباتیات ) بہم پیوستگی : اجتماع ۔

Aggregatiue : (a) [L."aggregate","aggregare"] : (۱) مائل بہ اجتماع : اجتماع سے متعلق : اجتماعی ۔ (۲) صحبت پسند : اجتماع پسند : غول پسند ۔

Aggregative index : (n) (شماریات) اشاریہ مجموعی ۔

Aggregative model : (n) (شماریات) مجموعی ساخت ۔

Aggregato- : جزترکیبی بمعنی اجتماعی طور پر ۔

Aggregator : (n) جمع کرنیوالا : اکٹھا کرنیوالا : جمع ہونے والا ۔

Aggress : (v) [L."aggressare"] : حملہ کرنا : جنگ یا پرخاش شروع کرنا : چھیڑ کرنا : پہل کرنا : ابتدا کرنا ( جھگڑے کی ) ۔

Aggressing : (n & a) حملہ کی ابتداکرنا یا کرنیوالا ۔

Aggression : (n) [L."aggressionem"] (۱) حملہ : تشدد : دراز دستی : بنیاد جنگ : چڑھائی : آغاز جنگ (اشتعال کے بغیر ) ۔ (۲) بغیر اشتعال کے حملہ کی تیاری ۔ (۳) ( فلسفہ و نفسیات ) جارحانہ کار روائی : جارحیت ۔

Aggressive : (a) حملہ آور : جنگجو : ناگوار : بدتمیزی کا : جارحانہ : حملہ آورانہ : جنگجویانہ : آمادہ پیکار : لڑائی پر تلا ہوا : دست انداز ۔

To aussume the aggressive : لڑائی شروع کرنا : پہل کرنا : ابتدا کرنا ۔

Aggressive mob : (n) ( سماجیات ) جارح مجمع ۔

Aggressive war : (n) (تاریخ و سیاسیات) جارحانہ جنگ ۔

Aggressively : (adv) جارحانہ طورپر : حملہ آورانہ اندازسے ۔

Aggressiveness : (n) حملہ آوری : جارحانہ کار روائی : جنگ جوئی : دست درازی : (فلسفہ و نفسیات) جارحیت ۔

Aggressor : (n) حملے کی ابتدا کرنیوالا : چڑھائی کرنیوالا : لڑائی پر آمادہ ہونیوالا : جارح : حملہ آور ۔

Aggrievance : (n) ظلم : تعدّی ۔

**Aggrieve : (v) [L."aggravare"]** رنج دینا ؛ تکلیف دینا ؛ دق کرنا ؛ ستانا ؛ ظلم کرنا ؛ دُکھ دینا ؛ اذیت دینا ؛ آزردہ کرنا ۔

**Aggrieved : (a)** (۱) آزردہ ؛ غم دیدہ ؛ مغموم ؛ رنج رسیدہ ۔ (۲) (تاریخ و سیاسیات) دکھی ؛ شاکی ۔ ( انتظامیہ ) غیر مطمئن ؛ ناراض ؛ رنجیدہ ؛ ستایا ہوا ؛ مظلوم ۔

**Aggrievedly : (adv)** ناراض ہو کر ؛ مظلومانہ طور پر ؛ آزردہ ہو کر ؛ دکھی ہو کر ۔

**Aggrievedness : (n)** ستم زدگی ؛ غمگینی ؛ آزردگی ۔

**Aggrievement : ( v )** رنج پہنچانا ؛ تکلیف دینا ۔

**Aggroup : (v) [Fr. "aggrouper", f.phr. "agroupe"]** جمع کرنا ؛ گروہ بنانا ؛ دستہ بندی کرنا ؛ گروہ بندی کرنا ؛ جماعت بنانا ۔

**Aggrouped : (a)** مجتمع گروہ بند ۔

**Aggroupment : (n)** دستہ بندی ؛ گروہ بندی ؛ جماعت بندی ۔

**Aggry / Aggri : (n)** ایک قسم کے شیشے کی گولیوں کا نام ۔

**Aghast : (a)** سہما ہوا ؛ خوفزدہ ؛ دہشت زدہ ؛ خائف ؛ ہیبت زدہ ؛ وحشت زدہ ؛ ششدر ؛ حیران ؛ بھونچکا ؛ مبہوت ؛ ہکا بکا ؛ مات ۔

**Aghastness : (n)** خوف زدگی ؛ سہم ؛ دہشت زدگی ؛ حیرانی ؛ بھونچکا پن ؛ ہیبت زدگی ۔

**Agile : (a) [L. "agilis"]** پھرتیلا ؛ مستعد ؛ چست ؛ بجلی ۔

**Agilely : (adv)** پھرتی سے ؛ مستعدی سے ۔

**Agility : (n) [L. "agilitatem"]** پھرتی ؛ مستعدی ؛ چستی ؛ تیزی ۔

**Agio : (n) [It.]** (۱) بٹاون ؛ بٹّا ؛ بھنوائی ؛ بدلوائی ؛ حق صرافی ؛ وہ رقم جو (بحساب فیصد) زرکاغذی کو سکوں میں یا کسی زر کو دوسرے اعلا زر میں بدلوانے کے لئے زائد دینا پڑے ؛ فرق قیمت ( جو ایک زر اور دوسرے زر میں پایا جائے ) ؛ کٹوتی ۔ (۲) مبادلہ کا کارو بار؛ صرافی ؛ صرافہ ۔

**Agiotage : (n) [Fr."agiotage"]** صرافی ؛ مبادلہ کا کام ؛ بیوپار ؛ سٹّا (ہنڈیوں میں اور حصوں کی خرید و فرو خت میں ) ؛ دلالی ۔

**Agiotheory of interest :** نظریہ معاوضہ وقت ۔

**Agist : (v) [OFr. "agister", L. "jacitare"]** (۱) چرانا ؛ کھلانا ؛ ( مویشی وغیرہ کا ) ۔ (۲) زمین یا اس کے مالک پر محصول لگانا ؛ رقم عائد کرنا ؛ پابندی عائد کرنا ۔ (۳) گھرائی لینا ۔

**Agisted : (a)** گھرائی لیا ہوا ؛ چرائی لیا ہوا ؛ محصول لگایا ہوا ۔

**Agisting : (a & n)** چرائی لینا ؛ گھرائی لینا ۔

**Agisting : (n)** چرائی لینے والا ؛ گھرائی لینے والا ۔

**Agistment : (n)** گھرائی ؛ چرائی ۔

**Agistor :- (n)** (۱) چرائی یا گھرائی لینے والا ۔ (۲) جنگلات کا وہ سرکاری افسر جو مویشی کو چرائی اور گھرائی پر لے اور آمدنی کا حساب دے ۔

**Agitate : (v) [L."aagitat-","aagitare"]** (۱) ہلانا ؛ محرک کرنا ؛ حرکت میں لانا ؛ ہلورنا ۔ (۲) بے چین کرنا ؛ ہیجان پیدا کرنا ؛ ہلچل ڈال دینا ؛ مشتعل کر دینا ؛ اکسانا (لوگوں کو یا جذبات کو) ۔ (۳) سوچنا ؛ ڈولانا ؛ (دل یا خیال میں ) ہر پہلو سے غور کرنا ؛ بحث کرنا ؛ بچار کرنا ۔ (٤) جدو جہد کرنا ؛ ہلچل جاری کرنا ۔ (٥) (سماجیات) ہنگامہ کرنا ؛ آواز اٹھانا ۔

**Agitated : (a)** متحرک ؛ مشتعل ؛ بحث کیا ہوا ؛ ہر پہلو سے غور کیا ہوا ۔

**Agitated melancholia : (n)** اضطرابی مالی خولیا ۔

**Agitating : (n&a)** اکسانا ؛ ابھارنا ؛ ابھارنے والا ؛ متحرک کرنےوالا ؛ مشتعل کرنے والا ؛ اشتعال دلانے والا ۔

**Agitation : (n) [L."agitationem"]** (۱) حرکت ؛ ہلنا ؛ جنبش ۔ (۲) گھبراہٹ ؛ ہلچل ؛ پریشانی ؛ اضطراب ۔ (۳) سوچ بچار ؛ ادھیڑبن ؛ بحث و مباحثہ ۔ (٤) تحریک ؛ ہلچل یا شورش جاری رکھنا ؛ اندولن ؛ کھلبلی ۔ (٥) شورش ؛ کھلبلی ؛ ہیجان ؛ جوش و خروش ؛ آشفتگی ۔ (٦) (فلسفہ و نفسیات) اضطراب احتجاج ؛ ( سیاسیات ) ایجی ٹیشن ۔

**Agitational : (a)** ہیجان انگیز ؛ شورش انگیز ؛ شورش سے متعلق ۔

**Agitato : (adv) [It.]** (موسیقی) گھبراہٹ سے ؛ اضطراب

کے ساتھ ۔

Agitator : (n) [L.] (۱) شورش ( خاص کر سیاسی ) ؛ زور شور سے تحریک کرنیوالا ؛ هلچل ڈالنے والا ۔ (۲) هلانے ، ڈلانے یا پھینٹنے کا آله ۔ (۳) ( سماجیات ) هنگامه کرنے والا ۔ (۵) ( کیمیا ) هلوانی ۔

Agitatorial : (a) شورش ۔

Agit prop : (n) [Russian"agilarsiya-prepatamal"] اشتراکیت کی طرفداری میں پروپیگنڈا اور شورش ۔

Aglare : (a) [A prep. + GLARE] روشنی میں ۔

Agleam : (a) [A prep+GLEAM] چمکتے هوئے ؛ درخشاں طور پر ۔

Aglet / Aiglet : (n) [Fr. "aignillete" L. "acucula"] (۱) بونڈی یا گھنڈی کسی دھات کے فیتے یا ڈوری کے سرے پر ۔ (۲) ستارہ، ٹکلی وغیرہ جسے زیبائش کے لئے لباس میں لگاتے هیں ۔ (۳) وردی کا پھندنا ؛ کچھا جو بعض وردیوں میں شانے سے لٹکتا رهتا هے اور دھات سے بنا هوتا هے ۔

Aglet babie : (n) گڑیا جو پھندنوں سے آراسته هو ۔

Agley : (adv) [A +gley] امید ، آرزو یا منصوبه کے خلاف ؛ غلط یا ناکام هو کر ۔

Aglimmer : (a) [A prep.+ GLIMMER] جھلملاتے هوئے ۔

Aglitter : (a) [A prep. + GLITTER] دمکتے هوئے ۔

Aglossal : (a) [Gr."agloss-os"+-AL] (حیوانیات) بے زبان ؛ بے لسان ۔

Aglow : (a) [A prep.+ GLOW ] تابانی کے ساتھ ؛ چمکتے هوئے ؛ تب و تاب کے ساتھ ؛ تاباں ۔

Aglutition : (n) [A pre. + L."glutitionem"] نگلنے کی صلاحیت کا نه هونا ۔

Agminate : (a) [L."agmen"] انبوه ؛ جمع شده ؛ جمع کیا هوا ۔

Agnail : (n) [OE "angnaezl"] نتا (ناخن کی جڑ کے پاس مهین کھال کا ٹکڑا جو الگ هو جاتا هے مگر جس کا ایک سرا لگا رهتا هے ) ؛ داچس ؛ عقربک ؛ کثر دمك ؛ درد ناخن ؛ ریشه ناخن ۔

Agname : (n) [L. ag- =ad- +NAME] وه نام جو لقب کے طور پر لگایا جائے ؛ عرف ۔

Agnate : (a) [L."agnatus"(adgnatus)] (۱) یك جدی ؛ هم نسل ؛ هم خاندان ؛ ابوی ۔ (۲) هم نسل ؛ هم خاندان ؛ هم قبیله ۔ (۳) (مجازاً) هم جنس ؛ هم رنگ ؛ هم مزاج ۔ (٤) ( سماجیات) یك جدی ؛ دادیهالی رشته ۔

Agnathous : (n) [Gr."a + gnathos"] بلا جبڑے کا ۔

Agnatic : (a) یك جدی ؛ هم جدی ؛ هم نسلی ۔

Agnatic descet : (n) (سماجیات) جدی سلسله ؛ دادیهالی نسب ۔

Agnatically : (adv) هم جدی سے ؛ یك جدی سے ۔

Agnation : (n) (۱) برادری ؛ هم جدی ؛ هم نسبی ؛ ابوی خاندان ۔ (۲) ( سماجیات ) هم جدی ؛ دادیهالی رشته داری ۔

Agnel : (n) [L. "agnellus"] سونے کا فرانسیسی سکه جس پر بھیڑ کی تصویر هوتی هے ۔

Agnification : (n) [L."agnus"] بھیڑوں کی شکل میں آدمیوں کی تصویر ۔

Agnoetism : (n) وه عقیده که حضرت مسیح کو بعض چیزوں کا علم نه تھا ۔

Agnoiology : (n) [Gr."agnoia"] فلسفه لا علمی ؛ جهلیات ۔

Agnoites /-etes : (n) [Gr."agnoetae"] ایک مسیحی فرقه جسکا عقیده تھا که حضرت مسیح کو بعض چیزوں کا علم نه تھا ۔

Agnomen : (n) [L.] رومیوں میں چوتھا عرف اور عام معنوں میں عرف ۔

Agnomination : (n) [L."agnomanationem"] (۱) عرف دینا ۔ (۲) متحدالصوت الفاظ کے استعمال کی صفت ؛ صنعت سه حرفی ؛ تجانس حروف ؛ ترادف ؛ تکرار لفظی ( دوسرے معنی میں ) ؛ (مزاح پیدا کرنے کے لئے) کسی لفظ کا مختلف معنوں میں استعمال ۔

Agnosia : (n) [Gr."agnosia"] ادراك کوری ؛ لا ادراکیت ؛ عدم شناخت ۔

Agnostic : (n) [A + GNOSTIC] لاادریا ؛ لاادریت ؛ وه جسکا اعتقاد یه هو که خدا یا دوسری غیر مادی اشیاء کی هستی کے متعلق همیں علم نه

جھگڑالو ۔ (۳) زبردستی کا ؛ مصنوعی ؛ کھینچ تان کا ؛ اثراندازانہ ؛ کوشش آمیز ۔

Agonistical : (a) مناظرانہ ۔

Agonistically : (adv) مناظرانہ یا ھٹ دھرمی کے طورپر ۔

Agonistics : (n) ورزشی مقابلو ں کا علم ؛ علم دنگل ۔

Agonize : (v) [Gr."agonizesthae"] (۱) تکلیف دینا ؛ ایذا دینا ؛ دکھ دینا ۔ (۲) درد سے لوٹنا ؛ موت کی کشمکش میں ھونا ؛ نزع میں ھونا ؛ کرب سے لوٹنا ؛ درد سے بے چین ھونا ؛ تڑپنا ؛ تلملانا ۔ (۳) اکھاڑے میں لڑنا ؛ کشتی لڑنا ؛ زورآزمانا ؛ زور کرنا ؛ زور آزمائی کرنا ۔ (٤) جان توڑ کوشش کرنا ( اثر ڈالنے یا پیدا کرنے کیلئے) ۔

Agonized : (a) ایذا رسیدہ ؛ تکلیف دیا ھوا ۔

Agonizedly : (adv) ایذارسانی کے ساتھ ؛ تکلیف کے ساتھ ؛ درد سے لوٹتے ھوئے ۔

Agonizer : (n) ایذا دینے والا ؛ تکلیف دینے والا ؛ کشتی لڑنے والا ؛ ایذا رساں ؛ تکلیف دہ ۔

Agonizing : (v) ایذا پہنچانا ؛ درد سے بے چین ھو جانا ۔

Agonizing : (n) ایذا پہنچانیوالا؛ درد سے بے چین ھونیوالا ۔

Agonizingly : (adv) تکلیف سے بے قرار ھو کر ؛ شدت درد سے ؛ تکلیف سے ؛ ایذا دہی سے ؛ ایذا رسانی کے طور پر ۔

Agonothete : (n) [Gr."agonothetes"] یونان کے عوامی کھیل کا ھدایت کار ۔

Agony : (n) [Gr. "agonia"] (۱) ذھنی الجھن ؛ روحانی تکلیف ؛ سوھان روح ؛ کوفت ؛ کلفت کا دورہ ۔ (۲) گتھسمین میں حضرت عیسی کی ذھنی الجھن ۔ (۳) سکرات موت ؛ نزع کی حالت ؛ جان کنی ؛ کرب ۔ (٤) شدید جسمانی تکلیف (شدت درد سے) ؛ انتہائی جسمانی تکلیف ؛ درد ؛ ایذا ؛ کرب ؛ تشنج ۔ (٥) جد و جہد ؛ مقابلہ ؛ کشمکش ؛ کشاکش ۔

The agony column : اخبار کا وہ کالم جس میں لوگ گمشدہ رشتہ داروں وغیرہ کا اشتہار دیتے ھیں ؛ حوادث ۔

Agora : (n) [Gr. "agora"] (۱) محفل ؛ انجمن ؛ مقام

تو ھے اور نہ کبھی ھوگا ۔

Agnostic : (a) لا ادری ؛ عقیدہ لا ادریہ سے متعلق ۔

Agnosticism : (n) ( مذھب ) لا ادریت ۔

Agnosy : (n) اگیان ۔

Agnus castus : (n) [Gr. "agnos"] ایک درخت جس کے متعلق یہ خیال تھا کہ وہ عصمت یا عفت کو بچاتا ھے ؛ شجر عصمت ؛ شجر عفت ؛ دل آشوب فلفل برّی ۔

Agnus Dei : (n) [L.] (۱) (رومن کھیتولک) عبادت کا وہ حصہ جو ان الفاظ سے شروع ھوتا ھے ۔ (۲) بھیڑ کے بچے کی شبیہ، صلیب یا جھنڈا لئے ھوئے ۔ (۳) مومی ٹکیہ جسپر یہ شبیہ بنی ھو اور جس کو پاپا نے روم نے متبرک کیا ھو ۔

Ago : (a & adv) [A prep.+ Go] (اب سے) پہلے یا ھوئے (جیسے دس دن پہلے یا دس دن ھو ئے ) ؛ قبل ۔

Long ago : بہت دن قبل ؛ بہت پہلے ؛ مدت ھوئی ؛ زمانہ ھوا ۔

Not long ago : تھوڑی مدت پہلے ؛ بہت مدت نہیں گزری ھے ( کہ ) ۔

Agog : (a) [OFr."engogues", f. "gogue"] (۱) مشتاق ؛ بیقرار ؛ شوق سے ؛ بیتابی سے متوقع ۔ (۲) حرکت میں ۔

Agoge : (n) [Gr."agoge"] ( موسیقی ) رفتار ۔

Agoing : (a) رواں ؛ حرکت میں ؛ چلنے والا ۔

To set agoing : حرکت میں لانا ۔

Agon : (n) [Gr. "agon"] یونان میں کھیلو ں کا ایک جشن ؛ کھیلوں کا انعامی مقابلہ ۔

Agonic : (a) [Gr."agonos",f.a +gonia] (۱) بے زاویہ ؛ عدیم الزاویہ ؛ وہ جوکوئی زاویہ نہ بنائے ۔ (۲) بے میل مقناطیسی ؛ بے میل ۔

Agonic line : (n) وہ خط جس میں کوئی تنوع نہ ھو ؛ فاقدالغراف مقناطیسی ؛ بے میل خط ۔

Agonistic : (a) [Gr. "agonisticos"] (۱) قدیم یونانی کشتی اور ورزشی مقابلہ سے متعلق ؛ ورزشی ۔ (۲) نزاعی ؛ مناظرانہ ؛ مباحثے سے متعلق ؛

اجتماع ؛ بازار ۔(۲) ( تاریخ ) اگوار (قدیم یونان میں جلسہ گاہ یا بازار) ۔

**Agoraphobia** : (n) [med.L.] (۱) عام مقامات کی مریضانہ ناپسندیدگی ؛ گذر ترسی (عام مقامات پر جانے سے ڈرنے کا عارضہ ) ۔ (۲) (فلسفہ و نفسیات ) خوف کشادگی ؛ فضا ترسی ۔

**Agouti /-ty** : (n) [Fr. aguti] اگوٹی ( جزائر غرب الھند کا خرگوش کی طرح کا ایک جانور) ؛ خرگوش ھندی ۔

**Agra** : (n) [Gr. "agra"] جکڑ ۔

**Agraff /-fe** : (n) [Fr. "agrafe",f. "agrafer"] گیرہ ؛ قزن قفلی ؛ ایک ھک جسے کڑے سے باندھ کر انکڑا کا کام لیتے ھیں ۔

**Agrammaphasia** : (n) بے ربط ۔

**Agrammatism** : (n) [Gr. "agrammalos"+-ism] ان مل گوئی ؛ بے ربط کلامی ۔

**Agranulocyte** : (n) [a +granulo +- cyk] (طب) بے ذرئی خلیہ ؛ (نباتیات) بے ریزہ خلیہ ۔

**Agrapha** : (n) [Gr."agraphos"] حضرت عیسی کے اقوال جو موجودہ انجیل میں موجود نہیں ھیں لیکن قدیم عیسائی تحریروں میں ملتے ھیں ۔

**Agraphia** : (a) [Gr."a+graphia"] (۱) لکھنے کی صلاحیت کا نہ ھونا ؛ (ایک قسم کا دماغی عارضہ) لاتحریرت ؛ تصحیفیت ۔(۲) ( فلسفہ و نفسیات ) قوت تحریر کا فقدان ؛ نا کاتبی ۔

**Agraphic** : (a) لکھنے کی صلاحیت نہ رکھنے والا ۔

**Agrarian** : (a) [L."agrarius"] (۱) زمین سے متعلق ؛ زمینی ؛ زمینداری ؛ جاگیر یا جانداد سے متعلق ۔ (۲) مزروعہ اراضی سے متعلق ؛ زراعتی ؛ زرعی ۔(۳) (نباتیات) خود رو طریقہ سے اگنے والا ؛ کھیتو ں میں جنگلی طریقوں سے اگنے والا ۔

**Agrarian** : (n) تقسیم اراضی کی جدید تنظیم کا حامی ؛ زمینی جانداد (وغیر منقولہ ) کی مساوی تقسیم کا مؤید ؛ زرعی جماعت یا تحریک کا ممبر ؛ زرعی اصلاح کا حامی ۔

**Agrarian laws** : (n) ( انتظامیہ ) زرعی قوانین ۔

**Agrarian socialism** : (n) زرعی اشتراکیت ۔

**Agrarianism** : (n) (۱) زمین کی مساویانہ تقسیم کا وصول ۔ (۲) موجودہ حق ملکیت یا لگانداری کے غیر مطمئن ھونے کیوجہ سے سیاسی شورش یا تکرار ۔ (۳) کاشتکاری کی معاشی زندگی کو بہتر بنانے کے لئے سماجی یا سیاسی تحریک ؛ صنعتی معیشت کے متضاد دیہی معیشت سے متعلق طریقہ زندگی ۔ (٤) زرعی اصلاحات ۔

**Agrarianize** : (v) قانون اراضی کے مطابق زمین کی تقسیم کرنا ؛ اصلاح اراضی کی رغبت دلانا ؛ اصول مزرعیت پر لانا ؛ مزرعی بنانا ۔

**Agrarians** : (n) (تاریخ و سیاسیات) زرعی اصلاح کا حامی ۔

**Agreation** : (n) [Fr. "agreer"+-ation] (تاریخ و سیاسیات) مکرر منظوری ۔

**Agree** : (v) [L."adgratere"] (۱) راضی ھونا ؛ رضامند ھونا ؛ حامی بھرنا ؛ اقرار کرنا ۔(۲) متفق ھونا ؛ ھم رائے ھونا ؛ ھم خیال ھونا ؛ موافق ھونا ۔(۳) مل جانا ؛ ھم آھنگ ھونا ؛ ھم رنگ ھو جانا ؛ یک دل ھو جانا ؛ مطابق ھونا ۔(٤) بننا ؛ پٹنا ؛ میزان پٹنا ؛ نبھنا ؛ اتفاق ھونا ۔(۵) راس آنا ؛ سازگار ھونا ؛ مزاج کے موافق ھونا ۔(٦) ایک صیغہ یا حالت میں ھونا ۔ (۷) ملانا ؛ مطابق کرنا ؛ تطبیق دینا ؛ بدھ ملانا ۔

**Agreeability** : (n) مطابقت ؛ موافقت ؛ ھم آھنگی ؛ ھم خیالی ؛ دل پذیری ۔

**Agreeable** : (n) (۱) خوشگوار ؛ دل پسند ؛ پسندیدہ ؛ دل پذیر؛ خوش خو ؛ خوش طبع ؛ ملائم ۔ (۲) مہربان ؛ مائل ؛ ملتفت ۔(۳) مطابق ؛ موافق ؛ سازگار ۔

**Agreeable alteration** : (n) (تجارت و معاشیات) پسندیدہ تبدیلی ۔

**Agreeableness** : (n) موافقت ؛ مطابقت ؛ دل پذیری ؛ خوش گواریت ۔

**Agreeably** : (adv) بموجب ؛ دل پذیرانہ ؛ خوش گواری سے ۔

**Agreed** : (a) (۱) سازگار بنایا ھوا ؛ متفق بلحاظ احساس و جذبات ۔(۲) ھم خیال ؛ ھم رائے ۔ (۳) عام اتفاق سے طے پایا ھوا ۔ (٤) ( جواب میں ) "منظور ھے" ۔

**Agreed amount clause :** (تجارت و معاشیات) طے شدہ رقم کی دفعہ ۔

**Agreed to : (a)** پذیر یافتہ ؛ قبول شدہ ۔

**Agreed valuation : (n)** (تجارت و معاشیات) طے شدہ قیمت ۔

**Agreed weight : (n)** (تجارت و معاشیات) طے شدہ وزن ۔

**Agreeing : (a & n)** (۱) موافق ھونا ۔ (۲) موافق ؛ هم رنگ ؛ هم آهنگ ۔

**Agreeingly : (adv)** موافقت یا مطابقت کے ساتھ؛ هم آهنگی کے ساتھ۔

**Agreeingness : (n)** مطابقت ؛ موافقت ؛ هم آهنگی ؛ هم خیالی ۔

**Agreement : (n)** (۱) سمجھوتہ ؛ مفاهمت ؛ آپس کا تصفیہ ؛ قرارداد ؛ صلح ؛ پیمان ؛ قرار ؛ رضا ۔ (۲) ( قانون ) اقرار نامہ ؛ راضی نا مہ ؛ معاهدہ ؛ اقرار۔ (۳) هم خیالی ؛ هم آهنگی ؛ اتفاق رائے ۔ (٤) ( نحو ) مطابقت ( جنس تعداد حالت میں ) ۔ (٥) (کامرس) قرار ؛ (فلسفہ و نفسیات) توافق ۔

- **Coefficient of agreement :** مطابقت کی شرح ۔
- **Double agreement :** (فلسفہ و نفسیات) دہرا توافق ۔
- **Joint method of agreement and difference :** (فلسفہ و نفسیات) متحدہ طریقہ توافق و تخالف ۔
- **Method of agreement :** ( فلسفہ و نفسیات ) طریقہ توافق ۔
- **Single agreement :** (فلسفہ و نفسیات) اکہرا توافق ۔

**Agreement bond : (n)** دستاویز اقرار نامہ ۔

**Agreement form : (n)** (انتظامیہ) فارم اقرار نامہ ۔

**Agreement in absence :** (فلسفہ و نفسیات) غائبانہ توافق ۔

**Agreement in presence :** (فلسفہ و نفسیات) حاضرانہ توافق ۔

**Agreement of arbitration :** اقرار نامہ ثالثی ۔

**Agreement to sell :** (تجارت و معاشیات) قرار فروخت ؛ راضی نامہ فروخت ۔

**Agreements : (n)** (فرانسیسی ) (جمع) پسندیدہ اوصاف ؛ صفات حمیدہ ؛ خوشگوار ماحول ۔

**Agrements : (n) [Fr. "agrements"]** سامان آرائش ۔

**Agrement : (n) [Fr.]** (۱) زیور ۔ (۲) سفارتی نمائندے کی منظوری اس حکومت سے جہاں پر وہ بھیجا جائے ۔

**Agrestal / Agrestial : [L."agrestis"]** (۱) کھیتوں یا کھلے میدانوں میں پایا جانےوالا ؛ جنگلی ؛ بد هیئت ۔ (۲) (نباتیات) کھیتوں یا آباد زمینوں میں جنگلی طریقے سے اگنےوالا ؛ خود رو ؛ حشیش ؛ مزروعہ زمینی ۔

**Agrestic : (a)** روستائی ؛ ناهنجار ؛ دهقانی ۔

**Agricole : (n) [Fr. ]** کسان ؛ کاشتکار ۔

**Agricultural : (a)** زراعتی ؛ زرعی ؛ کاشتکاری سے متعلق ؛ کھیتی کا ۔

**Agricultural credit : (n)** (تجارت و معاشیات) زراعتی ساکھ؛ زراعتی ادھار ۔

**Agricultural Credit Adviser : (n)** (انتظامیہ) مشیر زرعی قرضہ جات ۔

**Agricultural economics : (n)** زرعی معاشیات ۔

**Agricultural finance : (n)** (تجارت و معاشیات) زراعتی مالیہ ۔

**Agricultural holding : (n)** (انتظامیہ) زرعی هولڈنگ ۔

**Agricultural industries : (n)** (انتظامیہ) زرعی صنعتیں ۔

**Agricultural officer : (n)** (انتظامیہ) افسر زراعت ۔

**Agricultural parity : (n)** (تجارت و معاشیات) زرعی برابری ۔

**Agricultural production : (n)** (تجارت و معاشیات) زراعتی پیداوار ۔

**Agricultural revolution : (n)** (تاریخ و سیاسیات) زرعی انقلاب ۔

**Agricultural stage : (n)** (تاریخ و سیاسیات) زرعی دور ؛ زرعی منزل ۔

Agricultural unemployment : (n) (سماجیات) زراعتی بے روز گاری۔

Agriculture : (n) [L." agricultura"] زراعت ؛ کاشتکاری ؛ کھیتی ؛ کھیتی باڑی ؛ فلاحت ۔

Hoe agriculture : ( تاریخ ) کدال کھیتی ۔

Plough agriculture : ( تاریخ ) هل کھیتی ۔

Rites of agriculture : ( تاریخ ) رسو م زراعت ۔

Agriculturist / Agriculturalist : (n) مزارع ؛ کاشتکار ؛ فن زراعت کا ماهر ؛ (معاشیات) کسان ۔

Agrimony : (n) [Gr. "agremone"] ایک قسم کا پودا ؛ خار سرپوست ؛ غافث ۔

Agrin : (adv) [A prep.+GRIN] کھسیانی هنسی هنستے هوئے ؛ بدتمیزی سے هنستے هوئے ؛ دانت نکالتے هوئے ۔

Agriologist : (n) [Gr. "agrios + logos"] وحشیوں کی تاریخ و رسوم کا ماهر ۔

Agriology : (n) وحشیوں کی تاریخ و رسو م کا علم ؛ وحشی رسومیات ۔

Agriotype : (n) [agrio + type] جنگلی ۔

Agrodolce : (a) [It.] ترش و شیریں ۔

A'grom : (n) [Gujrati "agrua"] زبان میں کھردرا پن یا شگاف هونے کی حالت ۔

Agronomic : (a) [Gr. "agronomos"] انتظام فلاحت سے متعلق ؛ دیهی معاشیات سے متعلق ؛ فلاحتی ؛ زرعی ؛ فلاحی ۔

Agronomical / Agronomial : (a) انتظام فلاحت کا ؛ دیهی معاشیات کا ؛ فلاحتی ؛ زرعی ۔

Agronomics : (n) دیهی معاشیات کا ؛ فلاحیات ۔

Agronomist : (n) (انتظامیہ) ایگرانامسٹ (ماهر فصل و اقسام زمین )۔

Agronomy : (n) [Gr."agronomia"] دیهی معاشیات ؛ کشا ورزی ؛ فلاحت ۔

Agrostis : (n) [Gr.] گھاس کی ایک قسم ۔

Agrostographic : (a) گھاس کی ایک قسم سے متعلق ۔

Agrostographical : (a) گھاس کی ایک قسم سے متعلق ۔

Agrostography : (n) گھاس کی مختلف قسموں کی تعریف ؛ گاہ نگاری ؛ گیاہ نامہ ۔

Agrostologist : (n) علف شناس ؛ جڑی بوٹیو ں کا ماهر ؛ ماهر اعشاب ۔

Agrostology : (n) گھاس کی پہچان ؛ علف شناسی ؛ کاهیات ؛ علم نباتیات کی وہ شاخ جو گھاسوں سے بحث کرتی هے ؛ علفیات ؛ علم گیاهان ۔

Agroteras thusia : ( تاریخ ) قدیم یونان کا تہوار ۔

Aground : (a or adv) [A prep.+ GROUND] (پایاب پانی میں) زمین پر ٹکا هوا ؛ خشکی پر چڑھا هوا ؛ زمین گیر یا زمین گرفتہ (جہاز)۔

Agrypnia : (n) [Gr. "agrypnia"] بے خوابی ۔

Agrypnode : (a) [Gr."agrypnodes"] مانع خواب ؛ نیندروکنے والا ۔

Agrypnotic : (a) [Gr."agrypnos"] وہ شے جو بیداری پیدا کرے ۔

Agua : (n) [American sp. "agna"] سب سے بڑے مینڈک کی ایک قسم (جس کی لمبائی ۸ انچ هوتی هے اور جو مرکزی امریکا میں پایا جاتا هے)۔

Ague : (n) [L." acuta"] (۱) جاڑا بخار؛ تپ لرزہ ؛ جوڑی ؛ نوبیہ ۔(۲) (مجازاً) کپکپی ؛ لرزہ ؛ تھرتھری ۔ (۳) کانپتا هوا ؛ لرزاں ؛ ( لغوی اور مجازی )۔

Ague cake : (n) جاڑا بخار کی و جہ سے طحال، تلی یا جگر کا بڑھ جانا ؛ تاپ تلی ۔

Ague drop : (n) جاڑا بخار کی ایک دوا ۔

Ague shake : (v) لرزہ هونا ۔

Ague shell : (n) ایک قسم کا کچھوا ۔

Ague spell : (n) جاڑا بخار اتارنے کا منتر ۔

Agued : (a) جاڑا بخار میں مبتلا۔

Aguey : (a) (۱) تپ لرزہ کا سا ؛ جوڑی کا سا ؛ لرزہ نما ۔

(۲) جوڑی لانےوالا ۔ (۳) تپ و لرزہ میں مبتلا ؛ جاڑے بخار کا بیمار ۔ (٤) کپکپی چڑھا ؛ کانپتا ہوا ؛ لرزاں ۔ (٥) دور سے آنے والا ؛ باری کا ۔

Aguish : (a) — دیکھو Aguey

Aguishly : (adv) — کپکپی (یا لرزے ) کے ساتھ ۔

Aguishness : (n) — کپکپی ؛ لرزہ ؛ جوڑی ۔

Agush : (adv) [A- prep.+ GUSH] — ابلتا ہوا ؛ اچھلتا ہوا ؛ فوارہ کی طرح ۔

Agynarious : (a) — بغیر مادہ عضو کے ۔

Agynary : (a) [Gr. "a + gyne"] — دیکھو Agynarious

Agynic : (a) — (نباتیات) وہ پودا جس کا حامل زر کیسہ تخم سے الگ ہو ۔

Agyrate : (a) — (نباتیات) حلقے میں قرینہ سے نہ سجایا ہوا ۔

Ah : (interj.) [ME] — (۱) آہ ؛ ہائے ؛ وائے ؛ اف ۔ (۲) ( تعجب ) اخاہ ؛ ہائیں ؛ خوب ؛ واہ ۔ (۳) (تحسین ) سبحان اللّٰہ ؛ واہ ؛ خوب ؛ ماشاء اللّٰہ ۔ (٤) ( التجا ) ہائے اللّٰہ ۔ (٥) (زجر و توبیخ ) کیوں ؛ کیا ؛ ہائیں ۔ (٦) (نفرت، حقارت اور تضحیک ) تف ؛ ہشت ؛ ہوں ؛ اے ہے ۔

Aha : (interj.) — (۱) (تعجب ) اخاہ ؛ اچھا ؛ ارے ؛ واہ واہ ؛ سبحان اللّٰہ ۔ (۲) (طنز ) اخاہ ؛ اچھا ؛ سبحان اللّٰہ ؛ کیا کہنے ؛ اوں ہوں ۔

Aha : (var. of HA- Ha) — باڑھ یا جنگلہ جو دور سے دکھائی نہ دے ؛ باغ کے گرد کا نشیبی احاطہ ۔

Ahaaina : (n) [Hawaiian"aha"(company)+ "aina" (meal)] — دعوت ؛ ضیافت ۔

Ahead : (adv) — (۱) آگے ؛ سامنے ؛ آگے کو ۔ (۲) سیدھے ؛ ناک کے سیدھ میں ۔ (۳) تیز قدم ؛ تیزی کے ساتھ ؛ سیدھے ؛ آگے قدم بڑھاتے ہوئے ؛ تیز رفتاری سے ۔ (٤) پیش پیش ؛ آگے آگے ۔

Ahead of : (adv) — آگے ؛ سامنے کو ۔

Aheap : (a) — ڈھیروں ؛ انبار کا انبار ؛ ڈھیر کا ڈھیر ۔

Ahem : (interj ) — اہم : اوہم ( کھنکھارنے کی سی آواز کسی کو متوجہ کرنے یا روکنے کیلئے) ۔

Ahey : (interj) — ہے ؛ ہو ۔

Ahind / Ahint : (adv & prep.) — پیچھے ۔

Ahir : (n) [Skr. "abhira"] — اہیر ؛ گوالا ۔

Ahorseback : (adv or a) — گھوڑے پر سوار ؛ گھوڑے کی پشت پر ۔

Ahoy : (int.) [A inter. + HOY ] — ( جہاز رانی ) جہاز پر سے پکارنے کی ایک آواز ۔

Ahu : (n) [Pers. "ahu"] — ہرن ؛ غزال ۔

Ahu : (n) [Hawaiian] — ٹیلہ ؛ پتھروں کا انبار جو سرحد یا کسی یادگار کی نشان دہی کے لئے ہوتا ہے ۔

Ahull : (adv) [A prep. + HULL] — ( جہاز رانی ) جہاز کی وہ حالت جب بادبان اتار لئے جاتے ہیں اور پتوار اس طرف کرلیا جاتا ہے جدھر کی ہوا نہ ہو ۔

Ahung : (n) [Pers. "akhun"] — چینی عبادت گاہ کا عہدہ دار ؛ چینی زبان میں یہ لفظ احترام کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Ahunt : (adv) [A prep. +HUNT] — شکار کی تلاش میں ۔

Ahuula : (n) [Hawaiian "ahu"(garment)+"ula"(red)] — سرخ یا زرد پروں کا لبادہ جو ہوائی میں بادشاہ یا سردار پہنا کرتے تھے ۔

Ai : (n) [Braz. ai, hai] — امریکا کا ایک سست جانور جس کے پنجے میں تین انگلیاں ہوتی ہیں ۔

Aid : (v) [L." adutare"] — (۱) مدد کرنا ؛ مدد دینا ؛ اعانت کرنا ؛ کمک دینا ؛ دستگیری کرنا ؛ ساتھ دینا ؛ سہارا دینا ۔ (۲) ترقی میں مدد دینا ؛ ممد ہونا ؛ معاون ہونا ؛ (صحت وغیرہ میں ) ۔

Aid : (n) [L."adjuta"] — (۱) مدد ؛ امداد ؛ سہارا ؛ اعانت ؛ دستگیری ۔ (۲) (قانون) استعداد ؛ استعانت (جو مدعاعلیہ اپنے شریک سے طلب کرے ) ۔ (۳) (تاریخ ) بعض محصولوں کی رقم جو پارلیمنٹ بادشاہ کو خاص ضرورت کے وقت دیتی تھی ۔ (٤) (بعد کے معنی) شاہی قرضہ ؛ سرکاری قرضہ ۔ (٥) (جمع میں) امداد ؛ امداد کے ذرائع یا وسائل ۔ (٦) مدد

دینے والا ؛ مدد ؛ معاون ۔

Audovisual aid : (فلسفہ و نفسیات) سمعی بصری امداد کا سامان ۔

Educational aid : (فلسفہ و نفسیات) تعلیمی امداد ۔

Government aid : (فلسفہ و نفسیات) سرکاری امداد ۔

Grant-in-aid : (انتظامیہ ) سرکاری امداد ؛ امداد بشکل عطیہ ۔

Instructional aid : (فلسفہ و نفسایت) سامان تعلیم ۔

Scholarship aid : (فلسفہ و نفسیات) امداد وظائف ۔

School aid : (فلسفہ و نفسیات)امداد مدرسہ ۔

Special Education aid : (فلسفہ و نفسیات) خصوصی تعلیم کی امداد ۔

State aid : (فلسفہ و نفسیات) ریاستی امداد ۔

Student aid : (فلسفہ و نفسیات) امداد طلباء ۔

Study aid : (فلسفہ و نفسیات) تعلیمی امداد ۔

To pray an aid : استعانت طلب کرنا ۔

Aid and advice : (انتظامیہ) امداد اصلاح ۔

Aidable : (a) مدد کئے جانے کے مستحق ۔

Aidance : (n) مدد ۔

Aidant : (n) مدد کرنیوالا ۔

Aide-de-camp : (n) ایڈی کانگ (وہ افسر جو جرنیل کے احکام کی ترسیل و تعمیل میں مدد دے ) ؛ اے ۔ ڈی ۔ سی ۔

Aide memoire : (n) [Fr."aider+memoire"] (تاریخ و سیاسیات) یاد داشت ۔

Aided : (a) مدد دیا ہوا ؛ سہارا دیا ہوا ؛ امدادی ۔

Aided-recall technique : (n) ( سماجیات ) امدادی طریقہ کار یاد آوری ۔

Aided scheme : (n) ( سماجیات ) اعانتی منصوبہ تجویز / اسکیم ۔

Aider : (n) مدد دینے والا ؛ معاون ؛ مددگار ؛ دستگیر ۔

Aidful : (a) مددگار ۔

Aidless : (a) بے یارو مددگار ۔

Aiger : (n) مد و جزر کی اونچی لہر ۔

Aigre : (a) ترش ؛ کھٹا ۔

Aigre doux/-ce : (a) [Fr."aigre (sour),"doux /-ce"(sweet)] ترش و شیریں ۔

Aigrette : (n) [Fr."aigrette"] (۱) بگلا ؛ چھوٹی قسم کاسارس ؛ سفید بگلا ۔ (۲) گچھا ؛ کلغی (بالوں یا پروں کا ) ۔ (۳) جواہرات کے گل بوٹے ؛ پھول پتیاں (لباس وغیرہ پر) ؛ جواہر کاری ؛ نگینہ بندی ؛ گل کدہ ؛ نگینہ کاری ؛ مینا کاری ؛ مرصع سازی ؛ جواہر کاری ۔ (٤) حشرات کے سرپر کا گچھا۔ (٥) سورج گرہن میں چاند کے پیچھے سے آنے والی روشنی کی کرنیں ۔

Aiguille : (n) [Fr."aiguille"] پتلی اور نوکیلی چوٹی خصوصاً کوہ آلپس کی ؛ قلہ کوہ ۔

Aiguillesque : (a) پتلی ، نوکیلی چوٹی کیطرح ۔

Aiguillette : (n) بونڈی ؛ گھنڈی ۔

Aikinite : (n) [A." Aikin"] ایک قسم کی معدنی شئے ؛ خام سلفار سینائیٹ ۔

Ail : (v) [OE."ezlan"] (۱) تکلیف دینا ؛ رنج دینا ؛ بے چین کرنا ؛ ستانا ؛ دق کرنا ۔ (۲) بیمار ہونا ؛ مریض ہونا ؛ علیل ہونا ؛ بیمار پڑنا ؛ دکھی ہونا ۔

Ailanto /Ailantus : (n) [f."aylanto"] مشرقی ہندوستان کا ایک درخت جو جنوبی یورپ میں سایہ کےلئے لگایا جاتا ہے اور جس کی پتیوں میں ریشم کے کیڑوں کی ایک مرغوب غذا ملتی ہے؛ شجرفلک ۔

Ailette : (n) [L. "ala"] (۱) جھبا جو سپاہیوں کی وردی میں کاندھے پر ہوتا ہے ۔ (۲) لوہے کا ایک پترا جو سپاہی کاندھے پر لگاتے ہیں ۔

Ailing : (a) بیمار ؛ علیل ؛ ناخوش ۔

Ailment : (n) مرض ؛ بیماری ؛ تکلیف ؛ عارضہ ؛ دکھ ؛ خفیف مرض ؛ روگ ۔

Ailurophile : (n) ["ailur-/ aelur-"+phile] بلّیو ں کا شائق ۔

Ailurophobe : (n) ["ailur /-aelur"+phobe] بلّیوں سے ڈرنیوالا
یا نفرت کرنیوالا ۔

Ailurophobia : (n) بلیوں سے غیر طبعی خوف ؛
گربہ ترسی ۔

Aim : (v) [L. "ad-/ aestimare"] (۱) تاکنا ؛ لگانا ؛ سیدھا
باندھنا ؛ شست باندھنا ۔ (۲) موڑنا ؛
پھیرنا ؛ رخ کرنا ( توپ وغیرہ کا ) ۔
(۳) خلاق کار روائی کرنا ؛ مخالفت میں
کوئی کام کرنا ۔ (٤) ضرب لگانا ؛ مارنا ؛
وار کرنا ؛ پھینکنا (تیر وغیرہ کا ) ۔
(٥) شست باندھنا ؛ سیدھ لینا ( نشانہ کی ) ؛
نشانہ لگانا ۔ (٦) نصب العین ٹھہرانا ؛
ارادہ کرنا ؛ قصد کرنا ۔ (۷) (مجازاً) آنکھ
سے اشارہ کرنا ۔

Aim : (n) (۱) نشانہ ؛ شست ؛ سیدھ ۔
(۲) مقصد ؛ قصد ؛ ارادہ ؛ عزم ؛ منصوبہ ؛
تہیّہ ؛ نصب العین ؛ مطمع نظر ؛ مدعا ۔
(۳) (مجازاً) آرزو ؛ مرام ؛ منظور ۔

Deferred aim : (فلسفہ و نفسیات) ملتوی مقصد ۔

To take aim : نشانہ لینا ؛ باندھنا ۔

Aimed : (a) کسی چیز کیطرف اشارہ کیا ھوا یا
متوجہ ۔

Aimful : (a) با مقصد ۔

Aimfully : (adv) مقصد کے ساتھ ؛ غرض کے ساتھ ۔

Aimless : (a) بے مرام ؛ بے مقصد ؛ بے تکا ؛
بے سر و پا ؛ اٹکل پچو ۔

Aimlessly : (adv) بے تکے پن سے ؛ بغیر کسی مقصد کے ۔

Aimlessness : (n) بے تکا پن ؛ بے حاصلی ؛ بے مصرفی ؛
بے مقصدی ۔

Air : (n) [Gr."aer","f. air"] (۱) ھوا ؛ باد ؛ پون ؛ نسیم ؛
کرۂ ھوا ؛ فضا ۔ (۲) (مجازاً) نمائش ؛ تشہیر ؛
اشاعت ۔ (۳) وضع ؛ شیوع ؛ ظاھری شکل ؛
قطع ؛ روپ ؛ صورت ؛ بناوٹی شکل ؛ شان ؛
طور ؛ انداز ؛ ڈھنگ ۔ (٤) آواز ؛ آھنگ ؛
نغمہ نوا ؛ لے (موسیقی) ۔ (٥) ( جمع میں )
بناوٹ ؛ تصنع ؛ نمود ؛ شیخیت ۔

Castle in the air : خیالی پلاؤ ؛ شیخ چلّی کے منصوبے ۔

In the air : (۱) کسی بات کا سن گن پایا جانا ؛
افواہ اڑانا ؛ پھیلنا ۔ (۲) ھر جگہ لوگوں کے
خیال میں ' غیر یقینی حالت میں ؛ فوجی
دستہ کا میدان میں آگے بڑھ جانا حالانکہ
میمنہ و میسرہ محفوظ ھوں ۔

Liquid air : (کیمیا) رقیق ھوا ۔

Open air : کھلی جگہ ؛ کھلا مقام ؛ زیر سما ؛ میدان ۔

Quite in the air : بے بنیاد ؛ غیر یقینی ۔

Take air : پھیل جانا ؛ مشھور کرنا ؛ شائع ھونا ؛
( کسی بات کا ) چرچا ھونا ۔

Air : (v) (۱) ھوا میں رکھنا ؛ ھوا دینا ؛ ھوا پہنچانا ۔
(۲) آگ دکھا کر سکھانا ۔ (۳) ھوا خوری کرنا ؛
ھوا کھانا ؛ تازہ ھوا لینا ۔ (٤) دکھانا ؛ ظاھر
کرنا ؛ (کسی چیز کا) مشھور کرنا ؛ اشاعت
کرنا ؛ پھیلانا ؛ منظر عام پر لانا ( صفات،
شکایت ، نظر ، عمدہ لباس وغیرہ کو ) ۔

Air adviser : (n) (انتظامیہ ؛ تاریخ و سیاسیات)
ایئر ایڈوائزر ؛ مشیر فضائیہ ۔

Air attache : (n) اتاشی فضائیہ ۔

Air attack : (n) ھوائی حملہ ۔

Air-ball : (n) ھوا بھری ھوئی گیند ؛ ایک کھلونا ؛ غبارہ ۔

Air base : (n) ھوائی اڈہ ؛ (تاریخ و سیاسیات) فضائیہ مرکز ۔

Air bath : (n) کیمیاوی اشیاء سکھانے کا ایک طریقہ ؛
ھوائی غسل ۔

Air bladder : (n) پودے یا جانور میں ھوا سے بھری جھلی ؛
پھکنا ؛ گلپھڑا ۔

Air blast : (n) (کیمیا) ھوائی جھونکا ؛ ھوا جھکڑ ۔

Air bomber : (n) (طبیعیات ) بمبار ھوائی جہاز ۔

Air bone : (n) چڑیوں میں ھوا حاصل کرنیکی ایک ھڈی ۔

Air borne : (a) (۱) ھوا کے سہارے ؛ ھوا کی طاقتوں پر ۔
(۲) ھوا آورد ۔

Air box : (n) (۱) بھاؤ کشتی یا آگ بجھانیوالے انجن کا ہوائی چیمبر۔ (۲) لکڑی کی مربع نلی جو کانوں میں ہوا پہنچانے کیلئے ہوتی ہے۔

Air brake : (n) ہوائی بریک (جو ہوا کے زور سے کا م کرتا ہے)۔

Air brick : (n) وہ سوراخ دار اینٹ جو تہویہ ( ہوا کے آنے جانے ) کے لئے ہوتی ہے۔

Air canal/-casing : (n) وہ غلاف جو جہاز کی چمنی کے نچلے حصہ کو ڈھانکے رہتا ہے تاکہ گرمی کو عرشہ تک جانے سے روکے۔

Air cargo : (n) (تجارت) ہوائی جہازی مال۔

Air cargo rate : (n) (تجارت) ہوائی جہازی مال کی شرح۔

Air castle : (n) خیالی پلاؤ ؛ شیخ چلی کی طرح منصوبے بنانا ؛ خیالی منصوبہ۔

Air cavity : (n) ہوا سے بھرا ہوا چھوٹا جوف ؛ (طبیعیات) خانہ۔

Air cell : (n) کیسہ ہوا ؛ جانوروں کے پھیپھڑے میں چھوٹے چھوٹے جوف ؛ پودوں کے ہوائی جوف۔

Air cells : (n) ہوا خلیہ۔

Air chamber : (n) (۱) ہوا دان ؛ ہوا کا خانہ (کلوں کا وہ خانہ جس میں ہوا بھر کر دباؤ کو یکساں رکھتے ہیں ) ؛ ہوائی چیمبر۔ (۲) (طبیعیات) داب ؛ ( کیمیا) ہوائی کمرہ ؛ (لسانیات) ہوائی جوف۔

Air Chief Marshal : (n) (انتظامیہ) ایئر چیف مارشل۔

Air cock : (n) ہوا کےآنے یا نکلنے کی ٹونٹی ؛ ہوا ڈاٹ۔ (۲) باد نما۔

Air commerce : (n) (تجارت و معاشیات) ہوائی جہاز بیوپار ؛ بیوپار بذریعہ ہوائی جہاز۔

Air Commodore : (n) (انتظامیہ) ایئر کموڈور۔

Air compression : (n) ( کیمیا ) ہوائی داب۔

Air compressor : (n) (طبیعیات) داب گر ؛ ہوا داب۔

Air condenser : (n) (طبیعیات) کثیف گر ؛ (کیمیا) ہوائی کنڈنسر ؛ ہوا مکثفہ۔

Air condition : (n) (انتظامیہ) ایئر کنڈیشن ؛ ہوا سدھار ؛ موسمانا۔

Air conditioned : (n) ہوا سدھار ؛ موسمایا۔

Air conditioning : (n) ہوانکیہ ؛ (طبیعیات) ایئر کنڈیشنگ ؛ موسمانا ؛ ہوا سدھار۔

Air conditioner : (n) ہو ا سدھار۔

Air conduction : (n) ہوا ایصال۔

Air controller : (n) ایئر کنٹرولر۔

Air-cooled : (a) ہوا سرد۔

Air cooling : (n) ہوا بریدی ؛ ہوا تبرید۔

Air coordinator : (n) (انتظامیہ) افسر رابطہ فضائی ؛ ایئر کوآرڈنیٹر۔

Air current : (n) ہوائی رو۔

Air cushion : (n) ہوا تکیہ۔

Air despatcher : (n) ہوا مرسل ؛ ایئر ڈیسپیچر۔

Air drain : (n) بنیاد کی چاروں طرف کا ڈھکا ہوا نالہ جو رطوبت کو روکتا ہے۔

Air drop : (n) سامان یا افراد کو چھاتوں کے ذریعہ ہوائی جہاز سے اتارنا۔

Air-drop : (v) رسد اور افواج کو چھاتوں کے ذریعہ ہوائی جہاز سے اتارنا۔

Air drying oven : (n) (کیمیا) ہوائی تنور۔

Air duct : (n) ہوائی نلی خصوصاً مچھلیوں کی۔

Air engine : (n) ہوا انجن (جو گرم ہوا سے چلتا ہے)۔

Air exhauster : (n) ہوا خلا کار۔

Air-fairy : ( a ) نفیس ؛ پری شمائل ؛ خیالی ؛ تصوراتی۔

Air field : (n) دیکھو Airport

Air fleet : (n) فضائیہ کا ایک دستہ ؛ کسی ملک کا کل فضائیہ۔

Air force : (n) هوائی فوج ؛ فضائیہ ؛ وایو سینا ؛ هوائی فوجی دستہ ۔

Air fountain : (n) هوا فوارہ ؛ هوا بستہ سے چلنے والا فوارہ ۔

Air frame : (n) هوائی جہاز کامکمل ڈھانچہ ۔

Air free : (n) (کیمیا) بے هوا ۔

Air freight : (n) (انتظامیہ) کرایہ اسباب سفر فضائی ؛ هوائی جہاز میں سامان لے جانیکا کرایہ ۔

Air freight : (v) کرایہ پر هوائی جہاز میں سامان لیجانا ۔

Air friction : (n) (طبیعیات) هوا کی رگڑ ۔

Air gap : (n) (طبیعیات) هوائی فاصلہ ؛ (کیمیا) خلا ؛ هوائی جوف ؛ هوا فیصل ۔

Air grating : (n) هوا دان ؛ هوا داخل هونیکا جنگلہ ۔

Air gun : (n) هوائی بندوق ۔

Air gunner : (n) (انتظامیہ) هوائی توپچی ۔

Air hammer : (n) هوائی هتھوڑا ؛ وہ هتھوڑا جو بھینچی هوئی هوا سے چلتا هے ۔

Air head/-ing : (n) کان میں هوا پہنچانیکا ایک چھوٹا راستہ ۔

Air heater : (n) هوا گرمالہ ۔

Air holder : (n) هوا بستہ ظرف ۔

Air hole : (n) باد گیر ؛ وہ سوراخ جس سے هوا جاسکے ۔

Air hostess : (n) هوائی جہاز کی منتظمہ ۔

Air jacket : (n) هوا بستہ استر سے بنی هوئی جاکٹ جو پانی میں ڈوبنے سے روکتی هے ؛ هوائی صدری ؛ هوا غلاف ۔

Air jurisdiction : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) فضائی دائرہ اختیار ۔

Air launch : (n) اڑتے هوئے هوائی جہاز سے راکٹ پھینکنا ۔

Air line : (n) (۱) خط مستقیم ۔(۲) هوائی جہازوں کی قطار ؛ خط هوائی ؛ هوائی کمپنی ۔

Non-scheduled airline : غیر منظور هوائی کمپنی ۔

Scheduled airline : منظور هوائی کمپنی ۔

Air liquid interface : (طبیعیات) رقیق هوا کا انشرخ ؛ (کیمیا) فضائی رقیق بین السطح ۔

Air marshal : (n) (انتظامیہ) اینر مارشل ۔

Air masses : (n) هوائی اجسام ۔

Air mechanism : (n) دیکھو Air stream mechanism

Air ministry : (n) هوائی وزارت ۔

Air monger : (n) هوائی منصوبہ بنانیوالا ۔

Air oven : ( n ) هوائی تنور ۔

Air pact : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) فضائی معاهدہ ۔

Air passage : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) فضائی گذرگاہ ۔

Air pilot : ( n ) هوا باز ؛ طیارہ باز ۔

Air plant : ( n ) پودوں کی ایک قسم جو اپنے پتوں سے دوسرے پودے پیدا کرتا هے ؛ طفیلہ ؛ گیاہ هوائی جس کو انگریزی میں لائف پلانٹ یعنی درخت حیات بھی کہتے هیں ؛ هوائی پودے ۔

Air pocket : ( n ) ( ۱ ) هوا رخنہ ؛ هوا تھیلی ( کسی مقام کی مخصوص فضائی کیفیت جس کا سامنا هوائی جہاز کو یکایک هوتا هے اور وہ یکبارگی نیچے کی طرف آنے لگتا هے ) ۔ ( ۲ ) رقیق سے عموماً بھری هوئی نلی کا هوا سے بھرا هوا حصہ ؛ هوائی رو ؛ اضطراب هوا ۔

Air poise : ( n ) هوا تولنے کا ایک آلہ ؛ هوا سنج ۔

Air pores : ( n ) هوا مسام ۔

Air -port : ( n ) اینرپورٹ ؛ هوائی اڈا ؛ طیران گاہ ؛ پرواز گاہ ؛ هوائی جہازوں کے اترنے کی جگہ ۔

Air port : ( n ) جہاز میں هوا کے آنےجانے کا ایک راستہ ۔

Air pressure : ( n ) ( کیمیا ) هوائی دباؤ ۔

Air pump : ( n ) هوا پمپ ؛ هوا کش ؛ هوا نکاس ؛ وہ آلہ جس سےکسی برتن سے ہوا نکالی جاتی ہے ؛ مخراج الهوا ۔

Air raid : ( n ) هوائی حملہ ؛ هوائی چھاپہ ۔

Air roots : ( n ) هوا بیخ ۔

Air route : ( n ) هوائی راستہ ؛ فضائی راستہ ۔

Air sac : ( n ) هوا کیسہ ؛ هوا تهیلی ۔

Air -scape : ( n ) منظر هوائی ؛ وہ تصویر جو هوائی جہاز سے لی جائے ۔

Air scuttle : ( n ) جہاز میں آنے جانے کا راستہ ۔

Air shaft : ( n ) کسی کان یا سرنگ میں هوا داخل هونے کا راستہ ۔

Air sickness : ( n ) پروازی بیماری ؛ هوائی روگ ؛ هوائی بیماری ؛ غشیان هوائی ؛ طیرانی مرض ۔

Air space : ( n ) ( ۱ ) ( تاریخ و سیاسیات ) فضائی حد ۔ ( ۲ ) ( نباتیات ) هوا دانی ؛ هوا خلیہ ۔

Air station : ( n ) هوائی اڈہ ۔

Air stove : ( n ) وہ اسٹوو جو اپنی سطح اور غلاف کے درمیان گذرنے والی هوا کو گرم کرتا ہے ۔

Air stream : ( لسانیات ) هوائی بہاؤ ۔

Air stream mechanism : هوائی بہاؤ طریق کار ۔

Air strike : ( n ) هوائی حملہ ؛ هوائی نشانہ ۔

Air strip : ( n ) پختہ هوائی پٹری ۔

Air temperature : ( n ) (کیمیا) هوائی درجہ حرارت ؛ هوائی تپش ۔

Air thermometer : ( n ) هوائی تپش پیما ۔

Air threads : ( n ) هوائی مکڑی کا جالا ؛ شیطان کی دوڑ ۔

Air - to - air : ( adv or a ) هوائی انداز سے ؛ فضائی ؛ پرواز کرتے هوئے ایک طیارہ سے دوسرے طیارہ تک ۔

Air traffic : ( n ) فضائی آمدورفت ؛ ( انتظامیہ ) ایئر ٹریفک ۔

Air transport : (n) (تاریخ و سیاسیات) فضائی حمل و نقل ۔

Air trap : ( n ) وہ نعل نما پائپ جو نالے کی بدبودار هوا کو روکتی ہے ؛ هوا گیر ۔

Air truck : ( n ) هوائی جہاز میں سامان رکھنے کا حصہ ۔

Air umbrella : ( n ) فوج کا فضائی دستہ جو بری و بحری افواج کی حفاظت کے لئے هوتا ہے ۔

Air value : ( n ) هوائی قیمت ۔

Air vessel : ( n ) ( ۱ ) هوا رکھنے کا کوئی برتن ۔ ( ۲ ) (خصوصاً) کیڑوں اور پودوں کی هوا کی نالی ۔

Air vice-marshal : ( n ) ( انتظامیہ ) ایئر وائس مارشل ۔

Air warfare : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) فضائی جنگ ۔

Air worthy : ( a ) پرواز کے لائق ( هوائی جہاز ) ۔

Aircraft : (n) هوائی جہاز ؛ طیارہ ؛ غبارہ ؛ (طبیعیات) هوا گاڑی ۔

Civil aircraft : (تاریخ و سیاسیات) سول هوائی جہاز ۔

Foreign Aircraft : (تاریخ و سیاسیات) غیر ملکی هوائی جہاز ۔

Military aircraft : (تاریخ و سیاسیات) فوجی هوائی جہاز ۔

Nationality of aircraft : (تاریخ و سیاسیات) هوائی جہاز کی قومیت ۔

Neutral aircraft : (تاریخ وسیاسیات) غیر جانب دار هوائی جہاز ۔

Non-military aircraft : (تاریخ و سیاسیات) غیر فوجی هوائی جہاز ۔

Private aircraft : (تاریخ و سیاسیات) نجی هوائی جہاز ۔

State aircraft : (تاریخ و سیاسیات) سرکاری هوائی جہاز ۔

Aircraft carrier : (n) وہ جہاز جو هوائی جہازوں کو لے جائے اور خود هوائی اڈہ بھی هو ۔

Aircraft examiner : (n) (انتظامیہ) ایئر کرافٹ ایگزامنر۔

Aircraftman : (n) ہوائی جہاز کا مشین ساز : ہوائی جہاز کاریگر ؛ (انتظامیہ) ایئر کرافٹ مین ؛ ہوا باز۔

Aircrew : (n) (انتظامیہ) عملہ ہوائی جہاز۔

Aired : (a) ہوادار گرمی سے سکھایا ہوا۔

Airedale : (n) (۱) یارک شائر کا ایک ضلع۔ (۲) (عامیانہ) بحری طیارہ کا ہوا باز ؛ طیاروں کو لے جانے والا بحری جہاز۔

Airedale-terrier : (n) لمبے کھردرے بال والے کتے کی ایک نسل۔

Airer : (n) سکھانے والا۔

Airily : (adv) (۱) سبک روی سے ؛ لطافت سے ؛ خوش مزاجی سے ؛ اوچھے پن سے۔(۲) زندہ دلی سے ؛ بانکپن سے ؛ خوش طبعی سے۔

Airiness : (n) (۱) سبک روی ؛ خوش مزاجی ؛ زندہ دلی ؛ لطافت ؛ خوش ادائی۔(۲) ہوا دار ہونا۔

Airing : (a & n) (۱) ہوا دار ؛ ہوا دینا ؛ ہوا پہنچانا۔ (۲) آگ دکھا کر سکھانا۔(۳) ہوا خوری کےلئے سیر کرنا۔

Airless : (a) بے ہوا ؛ غیر فضائی۔

Airliner : (n) (ہوائی کمپنی کا) جہاز۔

Airmail : (n) (انتظامیہ) ہوائی ڈاک۔

Airmail postage paid card : (تجارت) ہوائی ڈاک ٹکٹ لگاؤ کارڈ۔

Airman : (n) (۱) ہواباز ؛ ہوائی جہاز کا عملہ ؛ فضائیہ کا رکن۔(۲) برف گھر کا عملہ جو نیم منجمد برف کے پانی کو صاف کرتا ہے اور گندگیوں کو پاک کرتا ہے تاکہ عمدہ برف تیار ہوا۔

Airmanship : (n) ہوا بازی۔

Airplane : ( n ) ہوائی جہاز ؛ ہوائی پیما۔

Airplane photography : ( n ) ( طبیعیات ) ہوائی جہاز تصویر کشی ۔

Airproof : ( a ) ہوائی بند ؛ جس میں ہوا داخل نہ ہوسکے ؛ ہوا روک۔

Airship : ( n ) [ After G."luftschiff"] موٹر سے چلنے والا غبارہ جس کی پرواز قابو میں رہتی ہے اور جسکی شکل سگار جیسی ہوتی ہے۔

Airt : ( n ) کمپاس کی ایک سمت ؛ سمت۔

Airt : ( v ) رہنمائی کرنا ؛ راستہ دکھانا۔

Airtight : ( a ) ہوا بند ؛ ہوا روک ؛ ( جس میں ہوا کا گذر نہ ہونے پائے )۔

Airtightly : ( adv ) ہوابند طور پر۔

Airtightness : ( n ) ہوا روک خاصیت۔

Airway : ( n ) ( ۱ ) ہوا کی گذرگاہ خصوصاً کان کی ؛ ہوا گذار ؛ تردیحہ۔ ( ۲ ) ہوائی جہاز کا راستہ۔

Airway bill : (n) ہوائی جہاز سے بھیجے گئے مال کی رسید۔

Airworthiness : ( n ) (ہوائی جہاز کی) پرواز کی صلاحیت۔

Airy : ( a ) ( ۱ ) ہوائی ( ہوا سے متعلق ) ؛ فضائی ؛ بلند۔ ( ۲ ) ہوا دار ؛ کشادہ ؛ کھلا ہوا۔ ( ۳ ) غیر مرئی ؛ غیر مادّی ؛ روحانی۔ ( ٤ ) پتلا ؛ نازک ؛ باریک ؛ مہین ؛ جھرجھرا ( جس کی بناوٹ باریک ہو )۔ ( ٥ ) ہلکا ؛ پھرتیلا ؛ ہوا سا ؛ ہلکاپھلکا ؛ سبک رو۔ ( ٦ ) خوش طبع ؛ زندہ دل ؛ خوش مزاج۔ ( ۷ ) خوش ادا ؛ خوش نما ؛ لطیف ؛ سبک ؛ نازک ؛ ظریف۔(۸) پا درہوا ؛ ہیچ ؛ ہوائی۔ ( ۹ ) سطحی ؛ اتھلا ؛ بے تہ ؛ نمائشی ؛ اوچھا ؛ ہلکا۔

Airy scheme : ( n ) خیال خام ؛ پوچ۔

Aisle : ( n ) [ L."ala"] (۱) گرجا کابغلی راستہ ( جو ناف کلیسا کے متوازی ہوتا ہے ) - ( ۲ ) گرجا کی نشستوں کا درمیانی راستہ ؛ بین الصفوف ؛ کنار۔(۳) (تاریخ و تعمیرات) بغلی راستہ۔

Aisle vaulting : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) قوسی چھت ؛ بغلی راستہ کی قوسی چھت۔

Aisled : (a) بغلی راستہ بنا ہوا ؛ بین الصفوف رکھا ہوا۔

Aisleless : ( a ) بغیر بغلی راستہ کا ( گرجا یا عمارت جس میں بغلی راستہ نہ ہو ) ۔

Ait : ( n ) [ OE. ] دریائی جزیرہ ؛ چھوٹا جزیرہ یا ٹاپو ( جو دریا یا جھیل میں ہو ) ۔

Aitch-bone : ( n ) کفلی ہڈی ( یعنی پٹھے پر کی ہڈی ) ؛ عصعص ۔

Aitken's process : ( n ) ( شماریات ) ایٹکن عمل ۔

Ajar : (adv&a) [ A prep.+CHAR ] ادھ کھلا ؛ نیم وا ؛ نیم باز ( دروازوں کے لئے ) ۔

Ajar : (a) [ A prep. + JAR ] ( ۱ ) بے میل ؛ بے ربط ۔ ( ۲ ) (آواز کے لئے) کھڑکھڑاتی ہوئی ۔

Ajimez : (n) [ Arab."ash-shammis" ] (تعمیرات) دوہرا دریچہ ۔

Ajiva : ( n ) [ Skr.] بے جان مادہ ۔

Ajo : ( n ) [ L."allium" ] لہسن ۔

Ajog : ( adv ) [ A prep. + JOG ] سست رفتاری سے ۔

Ajoint : (a) [ A prep. + JOINT ] جوڑ یا محور پر ؛ جڑا ہوا ۔

Akali : (n) [ Punjabi] اکالی ؛ سکھوں کی ایک جماعت ۔

Akaryote : ( n ) [ L."akaryoton" ] بے مرکزہ ؛ بے نوات ۔

Akh : ( n ) مردے کی وہ روح جو اپنےاعمال کی روشنی سے منور ہوتی ہے ۔

Akhrot : ( n ) [ Hindi ] اخروٹ ۔

Akimbo : ( adv ) دونوں ہاتھ کمر یا کولھے پر رکھے ہوئے ۔

Akin : ( a ) [ A prep. KIN] (۱) رشتہ دار ؛ قرابت دار ؛ سگا ؛ وابستہ ؛ منسوب ؛ خونی رشتہ دار ۔ (۲) ہم سرشت ؛ ملتا ہوا (خاصیت میں) ؛ ملتا جلتا ؛ ایک ہی طرح کا ؛ مانند ؛ شبہ ؛ یکساں ؛ ہم جنس ؛ خونی رشتہ کا ۔

Akinesia : ( n ) [ Gr.] حرکی اعصاب کا فالج ؛ لا حرکیت ۔

Akinesic : ( a ) حرکی اعصاب کےفالج کا یا اس سے متعلق ۔

Akinesis : ( n ) [ A + KINESIS ] حرکی اعصاب کا فالج ؛ لا حرکیت ۔

Akinetic : ( a ) لا حرکی ۔

Akkadian : (n) [AKKAD,northern division of ancient Babyloina] (تاریخ و سیاسیات ) اکادی زبان ۔

Akmite: ( n ) [ Gr."akme" ] ایک قسم کی معدنی شے ۔

Aknee : ( adv. ) [ A prep. + KNEE ] گھٹنوں یا گھٹنے پر ؛ ٹخنے پر ۔

Akori : [ f. native name in western Africa] مسام دار مونگا جو افریقی حبشی بطور زیور استعمال کرتے ہیں ۔

-al : ایک لاحقہ جو مختلف معنوں میں آتا ہے ۔

Al segno : (n) [It.] موسیقی کی ایک ہدایت ۔

Ala : ( n ) [ L."ala" ] ( ۱ ) بازو کی طرح کا ابھار خصوصاً ناک کی بغلی کرکری ہڈی ؛ جناح ؛ جناح نما زائدہ ۔ ( ۲ ) ( نباتیات ) تیتر یا کاسہ گل کی بغلی پنکھڑی ؛ بازو ؛ برآمدگی ۔ ( ۳ ) رومی گھر کا بغلی کمرہ یا حجرہ ۔

Ala ( n ) [ Sumerian."a-lal" ] ایک بڑا قدیم ڈھول ۔

Ala mode / Alamode : (a) [ Fr."alamo'd" ] (۱) متداول ؛ وضع مروجہ یا فیشن کے مطابق ۔ (۲) وضع دار ؛ فیشن ایبل ؛ متداول ؛ طرحدار ۔ (۳) ایک قسم کی باریک چمکدار سیاہ سلک ۔

Alabado : ( n ) [Sp."alabar"] ایک میکسیکی بھجن ۔

Alabandite : ( a ) [ L."alabanda" ] میگنیز سے تیار شدہ دھات نما ایک معدنی شے ؛ ( کیمیا ) ایلابن ڈائیٹ ۔

Alabarch : (n) [ L."alabarches" ] اسکندریہ کے یہودیوں کا ایک اعلیٰ مجسٹریٹ ۔

Alabaster : ( n ) [ Gr."alabastos" ] ( ۱ ) چونے کے کاربنی یا کبریتی مادے کا نام جو کئی قسم کا ہوتا ہے ؛ سیل کھڑی ( ایک قسم کی کھڑیا جو سفید اورسخت ہوتی ہےاور سنگ مرمر کے مشابہ ) ؛ ( کیمیا ) سنگ جراحت ؛ ایلاباسٹر ۔ ( ۲ ) سیل کھڑی کا ڈبا یا صندوقچہ ۔ ( ۳ ) سفید یا چکنا سنگ مرمر کا سا ؛ مرمر سفید ۔

Alabaster cup : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) سنگ جراحت کا پیالہ ۔

Alabastrine : ( a ) [ See ALABASTER ] سفید اور چکنا سنگ مرمر کا سا ؛ مرمریں ؛ سفید ۔

Alabastrum : ( n ) پھول کی کلی ؛ شگوفہ ؛ غنچہ ۔

Alack : ( interj.) [A int. +LACK ] ( ۱ ) افسوس ؛ آہ ؛ دریغا ؛ وا حسرتا ۔ ( ۲ ) ( تعجب ) واہ ؛ خوب ؛ سبحان اللّٰہ ۔

Alacrity : ( n ) [ L."alacritatem"] مستعدی ؛ پھرتی ؛ تیزی ؛ آمادگی ؛ چابکی ؛ تندی ؛ طراری ؛ زندہ دلی ۔

Alae : ( n ) پنکھے ؛ ڈینے ۔

Alala : ( n ) [ Dor. Gr. ] یونانیوں کا ایک جنگی نعرہ ۔

Alalia : ( n ) [ Gr."a+lalia"] عدم طاقت گفتار ؛ عدم گویائی ؛ گونگاپن ؛ لانطقی ۔

Alalite : ( n ) [ f. Ala in Tyrol ] ایک معدنی شے کا نام –

Alalus : ( n ) [ Gr."alalos"] قوت گویائی ( نطق ) سے محروم پست درجے کا ایک فرضی انسان ۔

Alameda : ( n ) [ Sp. ] خیاباں ؛ عام شاھراہ جس کے دونوں طرف درخت لگے ھوں ۔

Alamodality : (n) [ L."alamodalitas"] وضع دار یا فیشن ایبل ھونے کی صفت ۔

Alamort / a la mort : (a) [ Fr.] (۱) موت کے قریب ؛ قریب المرگ ۔ (۲) مرنے تک ۔

Aland : (adv) [ A prep.+LAND ] کنارے تک ۔

Alanine : (n) [ AL (DEHYDE) + INE ] ( کیمیا ) ترشہ کی ایک قسم ؛ ایلانین ۔

Alantine : (n) [ Germ."alant"] ( کیمیا ) انولئین ۔ ایک سفید اسٹارچی مادہ ( $C_6 H_{10} O_5$ ) ۔

Alar : (a) [ L."alaris".f."ala"] (۱) ڈینا جیسا ؛ پنکھ جیسا ؛ پنکھ کے متعلق ؛ پرند کے بازو کے متعلق ؛ جناحی ۔ (۲) پنکھ کی طرح ؛ بازو کا سا ۔ (۳) بغلی ؛ بغلی رو ( نباتیات ) ۔

Alarm / Alarum : (n) [ It."allarme = all arme"] (۱) تیاری کا بگل ؛ جنگی بگل ۔ (۲) خطرے کا بگل ( وہ آواز جس سے خطرے کی خبر دیتے ھیں ) ؛ انتباہ ۔ (۳) الارم کی گھنٹی ؛ گجر ۔ (٤) کسی قسم کے خطرے سے خبرداری ۔ (٥) پینترے کا قدم (شمشیر بازی وغیرہ میں ) ۔ (٦) شور و غل ؛ ھلڑ ۔ (۷) خطرے کا ھول ؛ خطرے کی دہشت ۔

Alarm : (v) (۱) خطرے سے آگاہ کرنا ؛ خبردار کرنا ؛ ھوشیار کرنا ؛ انتباہ کرنا ۔ (۲) متوحش کرنا ۔ (۳) ھراساں کرنا ۔

Alarm bell : (n) وہ گھنٹی جو خطرے سے آگاھی کے لئے بجاتے ھیں ؛ خطرے کی گھنٹی ۔

Alarm cannon : (n) وہ بندوق یا توپ جو خطرے سے آگاہ کرنے کے لئے داغی جاتی ھے ۔

Alarm clock /-watch : (n) جرس گھڑی ؛ جگانے والی گھڑی ۔

Alarm gauge : (n) ایک آلہ جو بوائلر میں پانی کی کمی یا بھاپ کے خطرناک دباؤ سے آگاہ کرتا ھے ۔

Alarm gun : (n) دیکھو Alaram Cannon

Alarm post : (n) جوکھم پڑاؤ ؛ وہ جگہ جہاں خطرے کے وقت فوج کے سب سپاھی جمع ھو جائیں ۔

Alarm word : (n) وہ مخصوص لفظ جس سے فوجی پہرے دار دوست اور دشمن میں تمیز کرتے ھیں ۔

Alarmable : (a) خوفزدہ ھونے والا ؛ وحشت زدہ ھونے والا ؛ ھراساں ھونے والا ۔

Alarmed : (a) خطرے سے آگاہ ؛ خبردار ؛ ھوشیار ؛ متوحش ۔

Alarmedly : (adv) متوحش طور سے ۔

Alarming : (a) مایۂ ھراس ؛ پریشان کن ۔

Alarmingly : (adv) ھراس کے ساتھ ؛ پریشان کن طور پر ۔

Alarmism : (n) آشوب طلبی ؛ گھبراپن ؛ ھولچی پن ۔

Alarum : (n) دیکھو Alarm

Alarums and excursions : (۱) فوجی جھنکار اور سپاھیوں کی نقل و حرکت (اسٹیج پر) ۔ (۲) شور و غل ؛ بے ترتیب سرگرمی ؛ شور و شغب ۔

**Alary : (a) [ L."alarius"]** پنکھ کے متعلق ؛ بال و پر سے متعلق ؛ ڈینا سے متعلق ؛ جناحی ۔

**Alas : (interj.) [ L."lassum"]** (۱) افسوس ؛ آہ ؛ ہائے ؛ وائے ۔ (۲) ارے ؛ افسوس ؛ حیف ۔ (۳) دریغ ؛ دریغا ۔

**Alastor : (n) [ Gr."a+lalia"]** بدلے یا انتقام کی دیوی ۔

**Alastrim : (n) [ Pg."alastrar"]** چیچک کی ایک ہلکی قسم ؛ ہلکی قسم کی چیچک ۔

**Alate : (a) [ L."alatus"]** بال دار ؛ پنکھ دار ؛ بازو دار ۔

**Alate : (adv)** حال میں ۔

**Alatern (us) : (n) [ L."ala+ternus"]** ہمیشہ شاداب رہنے والی ایک جھاڑی ۔

**Alation : (n) [ L."alatus"f. ala ]** (۱) پنکھ رکھنے کی صورت یا حالت ۔ (۲) کیڑوں کے بازو کی وضع ۔

**Alb : (n) [ L."alba"]** سفید لباس ( جو پاؤں تک آتا ہے ) ؛ عبا ؛ چوغہ ؛ جبّہ ۔

**Albacore / Albicore :(n) [ Arab. "Al-bukr"]** ایک قسم کی مچھلی جو Tuny کی ایک نوع ہے ؛ ایک قسم کی سمندری مچھلی ؛ اسی جنس کی مچھلی ؛ اسی جنس کی مچھلی کی دیگر انواع ، البکر ۔

**Albam : (n) [ Iteb.]** یہودیوں کی تمثیلی تصنیفوں میں مستعمل خفیہ طرز تحریر ۔

**Alban : (n) [ L."albus"]** سفید شفاف گوند کی طرح کی ایک شے ۔

**Albata : (n) [ L."albata"]** دھات کا ایک سفید مرکب ؛ جرمن سلور ( نقلی چاندی ) ۔

**Albatross : (n) [ Pg.]** قادوسی پرندوں کی نوع جو بحر اوقیانوس اور جنوبی بحیروں میں پائی جاتی ہے ؛ قادوسی پرندے (انگریزی لفظ ہسپانی اور پرتگالی " الکاتروز " سے اوریہ عربی " القادوس " ( = ڈول ) سے بنا ۔ (عربی میں " قادوس " اس لئے کہنے لگے کہ اگلے زمانے میں اس پرندے کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ وہ چونچ میں پانی بھر بھر کر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جایا کرتا ہے) ۔

**Great albatross :** بڑا قادوس ؛ سب سے بڑا دریائی پرندہ ۔

**Albe : (n)** قدیم روم کا ایک رجسٹر ۔

**Albedo : (n) [ L.]** (۱) سفیدی ۔ (۲) آفتاب کی روشنی کا وہ حصہ جو کسی سیارہ کی سطح پر پڑ کر دوبارہ منعکس ہو جاتا ہے ؛ دو پہلا ؛ البیاض ۔

**Albeit : (conj) [ prop.a phrase"all beit (that)"]** (۱) اگرچہ ؛ گو ؛ حالانکہ ؛ باوجودیکہ ۔ (۲) تسلیم کرتے ہوئے ۔

**Albert : (in full Albert-Chain) [ Albert, the Prince Consort of Queen Victoria ]** گھڑی کے چین کی ایک قسم ؛ البرٹی زنجیر ( شہزادہ البرٹ ملکہ وکٹوریہ کے شوہر کے نام سے موسوم ہے ) ۔

**Albert-type : (n) [ after name of the inventer ]** (۱) شیشے یا دھات کے پتر پر کی تصویر کو چھاپنا ۔ (۲) لوح تصویر سے تصویر چھاپنے کا طریقہ ؛ اس طرح چھاپی ہوئی تصویر ۔

**Albertite : (n) [ Albert ]** ایک سیاہ فام نقطہ دار معدنی شئے ۔

**Albescent : (a) [ L."albescentem","albescere"]** وہ چیز جو سفید ہو رہی ہو ؛ مائل بہ سفیدی ۔

**Albespyne /-ine : (n) [ L."alba spina"]** ہاتھرن ؛ ایک قسم کی خار دار جھاڑی جس کے پھول سفید، گلابی یا سرخ اور پھل انگور کی شکل کے گہرے سرخ ہوتے ہیں ۔

**Albicant : (a) [ L."albicantem"]** مائل بہ سفیدی ؛ سفیدی مائل ؛ وہ چیز جو سفید ہو رہی ہو ۔

**Albication : (n) [ L." albicat-","albicare",f."albus"]** سفید ہونے کا عمل ؛ خصوصاً درختوں کے پتوں میں ہلکے دھبے کا پڑ جانا ۔

**Albiflorous : (a) [ L."albus"+" flor-"+-ous]** ( نباتیات ) سفید پھولوں والا ۔

**Albin(e) : (n) [ L."albus"]** ایک قسم کی غیر شفاف معدنی شے جو بوھیما میں پائی جاتی ہے ۔

Albines : (n) [ L."albus"] وہ چھوٹی بے رنگ چیز جو البومینی دانوں میں پائی جاتی ھے ۔

Albiness : (n) سفید بال اور گلابی آنکھوں والی عورت ۔

Albinism / Albinoism : (۱) جسم پر بھورے پن کی کیفیت ؛ امھاق ؛ برصیت ؛ سفیدیت ۔ (۲) ( نباتیات ) بیاض ۔

Albino : (n) [ Sp. or Pg.] بھورا ( وہ آدمی جس کے چمڑے ، بال اور آنکھ میں خلقی طور سے رنگ کی کمی ھوتی ھے اور جس کے بال سفید اور آنکھیں گلابی ھوتی ھیں ) ؛ ابرص ؛ سفید ؛ زال ۔ (۲) پودے کی قسم جس کی پتیاں بے رنگ ھوتی ھیں ۔ (۳) جانور جس میں یہ خاصیت ھو ۔

Albite : (n) [ L."albus"] ایک قسم کے سفید یا سوڈا کی قلمی دھات ؛ سفید فلسپار ؛ البائٹ ۔

Albinotic : (a) سفید یا سوڈا کی قلمی دھات کی فطرت کا یا اس کا حامل ۔

Albocinereous : (a) - ["alb+cinereous"] بھورا خاکی ۔

Albolith : (n) [ L.albus+Gr."lithos"] ایک قسم کی سفید سیمنٹ جو مینگنیشیا اور بالو سے بنتی ھے ۔

Alborada : (n) [ Sp."alba"] ( ساز پر ) نغمۂ شبینہ ۔

Alborak : (n) [ Arab ] براق ۔

Albuginean : (a) [ mod.L."albugine-us"+-AN ] آنکھ کی ریشہ دار نسیج کی طرح کا ۔

Albugineous : (a) مغز دار ؛ بیضین دار ۔

Albugo : (n) [ L."albus"] آنکھ کی ایک بیماری جس میں قرنیہ پر سفید غیر شفاف دھبہ پڑ جاتا ھے ؛ بیاض العین ؛ ناخنہ ۔

Album : (n) [ L."album"] (۱) قدیم رومی پتھر کی تختی جس پر رومی قونصل کے فرمان اور دوسرے عوامی مسئلے اطلاع عام کے لئے درج کر دیئے جاتے تھے ۔ (۲) بیاض ؛ مرقع ؛ البم جس میں لوگوں کے دستخط، نظمیں، ٹکٹ وغیرہ جمع کئے جائیں ۔ (۳) رائے لکھنے کی کتاب ۔

Album graecum : (n) [L.] کتے کا خشک فضلہ جو کبھی کبھی چمڑا کمانے کے کام میں آتا ھے ۔

Albumblatt : (n) [ G.] راگوں کی ترتیب خصوصاً پیانو کے لئے ۔

Albumean : (a) بیاض ، البم یا مرقع سے متعلق ۔

Albumen : (n) [ L."albumen"] (۱) انڈے کی سفیدی ؛ زلال البیض ۔ (۲) بیضین ( ایک قسم کا سفید مادہ جو حیوانی اجسام ، بیجوں اور گودے دار جزوں میں پایا جاتا ھے ۔ (۳) ( حیوانیات و کیمیا ) البومن ؛ ( نباتیات ) گری ؛ مغز ؛ گودا ؛ بیضین ۔

Albumenize : (v) البومن سے ڈھکنا ؛ تہ چڑھانا یا حاملہ کرنا ۔

Albumenizer : (n) ڈھکنے، تہ چڑھانے یا حاملہ کرنے والا ۔

Albumin : (n) [ L."albumin-"] (۱) بیضین ۔ (۲) ( کیمیا ) البومن ؛ زلال ۔

Albumin tannate : (n) ایک زردی مائل سفید سفوف جو قابض ھوتا ھے ۔

Albuminate : (n) کسی دوسری بنیاد کے ساتھ بیضین کا مرکب جس میں بیضین بہت کمزور ترشہ کی طرح کام کرتے ھیں ۔

Albuminated : (a) بیضین کے ذریعہ ڈھکا ھوا یا تہ چڑھایا ھوا یا حاملہ کیا ھوا ۔

Albumination : (n) خلیوں کو دوبارہ بیضین میں تبدیل کرنا ؛ کاغذ پر بیضوی روغن چڑھانا ۔

Albuminiferous : (n) بیضین پیدا کرنے والا ۔

Albuminimeter : (n) رقیق میں بیضین کی مقدار جانچنے کا آلہ ۔

Albuminin : (n) پرندوں کے انڈے کی سفیدی کے ڈھکے ھوئے خلیوں کا مادہ ۔

Albuminiparous : (n) بیضین پیدا کرنے والا ۔

Albuminize : (v) بیضین میں تبدیل کرنا ؛ کاغذ پر بیضنی روغن چڑھانا ۔

Albumino- : Albumen سے مرکب الفاظ بنانے کا لاحقہ ۔

Albuminoid : (a) [ L."albumin"] (۱) مثل بیضین : بیضین کی طرح : بیضین نما یا انڈے کی سفیدی جیسا : زلال نما ۔(۲) ( کیمیا ) البومن : البومن نما : مغز نما ۔

Albuminoid principles : (n) وہ نامیاتی مرکب جو جانوروں کے خلیوں کا خاص حصہ ہوتا ہے ۔

Albuminoidal : (a) بیضنی : جانوروں کے خلیوں کے نامیاتی مرکب کا ۔

Albuminose : (a) [ L."albuminosus"] (۱) بیضینی : بیضین کی خاصیت رکھنے والا : مغز دار : بیضین دار : زلالی ۔(۲) بیضین سے حاصل شدہ ایک بلوری مادہ ۔

Albuminosis : (n) وہ حالت جب پیشاب میں بیضین کی زیادتی ہو جاتی ہے ۔

Albuminous : (a) [ L."albumin-"] (۱) بیضینی : بیضین جیسی خاصیت رکھنے والی شئے : مغز دار : بیضین دار ۔(۲) ( مجازاً ) بے مزہ : بے ذائقہ : پھیکا ۔

Albuminous cell : (n) ( کیمیا ) البومنی سیل ۔

Albuminousness : (n) پھیکا پن : بے مزگی : بیضینیت ۔

Albuminuria : (n) [ L."albumin-"+Gr."ur-on"] پیشاب میں البومن کا آنا : ایک عارضہ : بول زلالی ۔

Albumose : (n) [ L."albumine"+-OSE ] ( کیمیا ) البوموز ۔

Alburn : (n) (۱) گبھیلی ( لکڑی ) : وہ لکڑی جو Exogenous ( برنمو ) درختوں میں نئی بنی ہو : رسیلی لکڑی : چھال ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔

Alburnous : (a) [ L."albus"] رسیلی لکڑی کا یا اس سے متعلق ۔

Alburnum : (n) رسیلی لکڑی : رس چوب : چوب خام : گابھا ۔

Alcade : اسپین اور پرتگال کا ایک جج یا شیرف ( Sheriff ) ۔

Alcahest : محلل کلی : وہ چیز جو کیمیا گروں کے اعتقاد میں ہر چیز کو گھلا سکتی تھی ۔

Alcaic : (a & n) [ Gr."alcaicos"] (۱) یونانی شاعر القیوس (ALCAEUS 600 Bc.) کے متعلق : القیوسی ۔ (۲) شعر کی ایک بحر ( جو القیوس نے ایجاد کی ) : ( جمع میں ) القیوسی بند ( گیت کے Strophes ) ۔

Alcaid : (۱) قلعے کا حاکم ۔(۲) جیل کا دربان ۔

Alcalde : (n) [ Arab ] دیکھو Alcade

Alcanna /-na : (n) [ Arab."al-henna"] مصری مہندی یا اس کے پتے جسے اگلے زمانے میں لوگ جسم کے کچھ حصوں کو لال رنگنے کے لئے استعمال کرتے تھے : ہندی حنا ۔

Alcarraza : (n) [ Arab ] ایک مسام دار مٹی کا برتن جس میں پانی کو رکھ کر عمل تبخیر سے ٹھنڈا کیا جاتا تھا ۔

Alcatras : (n) [ Pg."alcatraz"] ایک بڑی دریائی چڑیا ( اسپینی و پرتگالی ) ۔

Alcavala : (n) [ Arab ] بکری ٹیکس بشرح دس فیصد ۔

Alcayde : (n) [ Arab ] دیکھو Alcaid

Alcazar : (n) [ Arab ] محل : قلعہ ۔

Alchemic : (a) ( کیمیا ) کیمیا گرانہ : الکیمیائی ۔

Alchemical : (a) الکیمیائی : کیمیا گری یا الکیمیا سے متعلق ۔

Alchemically : (adv) کیمیا گری کی رو سے : ہوسانہ ۔

Alchemilla : (n) [ ML."alchymia"] ایک سدا بہار پودا ۔

Alchemist : (n) ( کیمیا ) کیمیا گر : مبہوس ۔

Alchemistical : (a) کیمیا گرانہ ۔

Alchemize : (v) (۱) قلب ماہیت کرنا : بدلنا ( کیمیا گری سے ) ۔(۲) کیمیا بنانا ۔

Alchemy : (n) [ Arab." al+kimia"] (۱) علم کیمیا : کیمیا گری : کیمیا سازی : الکیمیا ( حقیقتاً اور مجازاً ) ۔(۲) عہد وسطی اور سولھویں صدی کا علم کیمیا جوادنیٰ دھات کو سونا میں تبدیل کرنے، محلل کل اور اکسیر اعظم کی تلاش تک محدود تھا ۔

Alcoate / -hate : (n) Alcoholate کی مخفف شکل ۔

Alcogel : (n) [ alco-+gel ] ( کیمیا ) الکوجل : الکو سریش ۔

Alcohol : (n) [ Arab."al-koh'l"] (۱) الکوحل : الکحل : الغول : روح شراب ۔(۲) الغولی عرق : کوئی عرق جس میں الکحل داخل ھو ۔(۳) ( کیمیا ) الغولی مرکبات (جو بلحاظ ماھیت الکحل کی طرح ھو ) : روح شراب کی قسم کا مرکب جو کاربن، ھائیڈروجن اور آکسیجن سے بنتا ھے جس میں سے بعض رقیق ھوتے ھیں اور بعض ٹھوس ۔

Alcoholate : (n) الکحل کا ایک مرکب : ( کیمیا ) الکوحلیت ۔

Alcoholature : (n) ایک صبغہ جو تازہ پودوں سے بنایا جاتا ھے ۔

Alcoholic : (a) الکحلی : الغولی : ( کیمیا ) الکحلی ۔

Alcoholic fermentation : (n) ( کیمیا ) الکحلی خمیر کاری ۔

Alcoholic hallucinossis : (n) الکحلی وھم ۔

Alcoholic ketone : (n) الکحلی کیٹون ۔

Alcoholically : (adv) الکحل کی طرح: الکحل کے طریقہ سے ۔

Alcoholicity : (n) الکحل کی صفت ۔

Alcoholism : (n) الکحلیت : الغولیت : الکحل کا اثر نظام جسمانی پر : (سماجیات) شراب خوری ۔

Alcoholization : (n) ست یا جوھر نکالنا : الکحل سے اثر پذیری : الکحل میں ڈبونا یا تر کرنا ۔

Alcoholize : (v) (۱) الکحل کی آمیزش کرنا : الکحل ملانا ۔ (۲) الکحل سےاثر پذیر ھونا ۔

Alcoholometer : (n) ( کیمیا ) الکحل پیما : وہ آلہ جو کسی مسکر عرقیات میں الکحل کی مقدار بتائے ۔

Alcoholometrical : (a) الکحل پیمائی سے متعلق ۔

Alcoholometry : (n) ( کیمیا ) الکحل پیمائی ۔

Alcoholysis : (n) ( کیمیا ) الکحل پاشیدگی ۔

Alcoran : (n) [ Arab."al-qoran"] قرآن مجید : قرآن شریف ۔

Alcoranic : (a) اھل قرآن : قرآنی ۔

Alcornoco/-que : (n) [ Arab."al+quern oco"] ایک قسم کا بلوط جس کی چھال دباغت میں کام آتی ھے ۔

Alcosol : (n) ( کیمیا ) الکوصول ۔

Alcove : (n) [ Arab."al+qobbah"] (۱) محرابی طاق : قبہ : شہ نشین ۔(۲) کمرے کی دیوار میں محراب نما خلا : طاقچہ ( خصوصاً ھسپانیہ میں ) ۔ (۳) آرام گاہ یا خواب کمرا ۔(٤) منڈھا : منڈوا : کنج ۔(٥) گرمیاں بسر کرنے کا مکان ۔

Alcoved : (a) محرابی : طاق نما ۔

Alcyonarian : (a & n) [ L."alcyonaria"] (۱) نباتی اسفنج کا ۔ (۲) نباتی اسفنج ۔

Alcyones : (n) پرندوں کی ایک قسم جس میں رام چڑیا (مچھلی لوکا) ( Kingfishes ) بھی شامل ھے ۔

Alcyonic : (a) نباتی اسفنجی ۔

Alcyonium : (n) [ Gr."alcyonian"] نباتی اسفنج کی ایک قسم : کرنی کثیر پا ۔

Aldehyde : (n) [ abbrev.for alcohol dehydrogenatum ] ( کیمیا ) ایل ڈی ھائیڈ : ( ایک بے رنگ پرّاں مائع جو الکحل پر آکسیجن کے اثر سے پیدا ھوتا ھے ) ۔

Aldehydic : (a) ایل ڈی ھائیڈ کا یا اس سے متعلق ۔

Aldehydic acid : (n) ایل ڈی ھائیڈ کا تیزاب ۔

Alder : (n) [ OE."aloraler"] بید کی قسم کا ایک درخت : چور آدمی : راز دار : توسہ ۔

Alderman : (n) [ OE."ealdormann"] انگریزی یا آئرستانی شھروں میں میئر بلدیہ کے بعد کا عہدہ دار : ایلڈرمین ۔

Aldermanate : (n) میئر بلدیہ کے بعد کے عہدہ دار کا عہدہ : میئر بلدیہ کے بعد کے عہدیداران کی انجمن ۔

Aldermancy : (n) آلڈرمین کا آفس ۔

Aldermanic : (a) آلڈرمین کا یا اس سے متعلق یا اس جیسا ۔

Aldermanly : (a) آلڈرمین کی طرز پر ۔

Aldermanry : (n) (۱) محلہ : حلقہ : ضلع ( یعنی وہ حدود ارضی یا رقبہ جو ایک آلڈرمین کے تحت

هو ) ۔ (۲) آلڈرمین کا عہدہ ۔

Aldermanship : (n) آلڈرمین کا آفس ، عہدہ یا صفت ۔

Aldern : (n) بید کی قسم کا ایک درخت ۔

Aldine : (n) [ F. Aldus prop. name ] (۱) الدوسی ( یعنی Aldus Manutine کا چھاپا ہوا جو سولھویں صدی میں وینس میں ایک مطبع والا تھا ) ۔ (۲) ٹائپ کے حرفوں کے ایک خاص طرز کا نام ۔

Aldo : (a) ایل ۔ ڈی ۔ ھائیڈ سے متعلق ۔

Aldo-nonose : (n) ( کیمیا ) ایلڈو نانوس ۔

Aldo-octose : (n) ( کیمیا ) ایلڈو آکٹوس ۔

Aldo-pentose : (n) ( کیمیا ) ایلڈو پنٹوس ۔

Aldo-tetrose : (n) ( کیمیا ) ایلڈو ٹیٹروس ۔

Aldo-triose : (n) ( کیمیا ) ایلڈو ٹرایوس ۔

Aldobiose : (n) ( کیمیا ) ایلڈوبائز ۔

Aldodecose : (n) ( کیمیا ) ایلڈوڈیکوز ۔

Aldoheptose : (n) ( کیمیا ) ایلڈوھپٹوز ۔

Aldohexose : (n) ( کیمیا ) ایلڈوھکسوس ۔

Aldol : (n) [ ALD(EHYDE)+(ALCOH)OL ] ( کیمیا ) الڈول ( $CH_3.CH(OH).CH_2.CHO$ ) ۔

Aldolase : (n) ( کیمیا ) ایلڈولیس ۔

Aldose : (n) ( کیمیا ) الڈوس ۔

Ale : (n) [ OE."alu" ] (۱) ایک قسم کی شراب جو مالٹ سے بنتی ھے ؛ بوزہ ۔ (۲) رنگ رلیاں یا تہوار ( جس میں بوزہ پیا جاتا ھے ) ۔

Ale-barrel : (n) ٣٦ ( پہلے ٣٢ ) گیلن ۔

Ale bush : (n) شراب خانہ کا سائن بورڈ ۔

Ale firkin : (n) ۹ ( پہلے ۸ ) گیلن ۔

Ale-hoof : (n) جڑی بوٹی : ایک قسم کی بیل جس کے پھول لاجوردی ارغوانی ھوتے ھیں ۔

Ale pole : (n) وہ کھمبا جو شراب خانہ کی نشانی کے لئے لگایا جاتا ھے ۔

Ale score : (n) بوزہ کے خرچ کا حساب کتاب ۔

Ale shot : (n) دیکھو Ale score

Ale tap : (n) ٹونٹی جس سے بوزہ نکالتے ھیں ؛ وہ کمرہ یا جگہ جس میں بوزہ رکھتے ھیں ۔

Ale-vat : (n) وہ ظرف جس میں بوزہ ( شراب ) کشید کی جائے ۔

Ale-wife : (n) بوزہ فروش عورت ؛ ساقن ؛ وہ عورت جو شراب کا کاروبار چلاتی ھے ۔

Ale-wife : (n) ایک امریکی مچھلی ۔

Ale wort : (n) شعیر ( Malt ) کا خمیری زلال ۔

Ale yeast : (n) بوزہ کی کشید میں نکلا ھوا خمیر ۔

Aleatory : (a) [ L."aleatorius" ] (۱) اتفاق ، تقدیر یا پانسے پر منحصر ؛ قماری ۔ (۲) مقدر یا پانسہ پھینکنے پر انحصار کرنے والا ۔

Aleatory contracts : (n) دو رویہ معاھدات ۔

Alec : (n) [ L.] (۱) ھیرنگ مچھلی ۔ (۲) اچار جو چھوٹی چھوٹی ھیرنگ مچھلیوں سے بنا ھو ۔

Alecithal : (a) [ a+Gr."lekithos"+-AL ] بے زردی ؛ بے زردہ ۔

Alecize : (v) [ L."alec"+-IZE ] چٹنی سے ( دسترخوان ) سجانا ۔

Aleconner : (n) بوزہ انسپکٹر ؛ جانچ کرنے والا ۔

Alecost : (n) ایک سدا بہار خوشبو دار پودا ۔

Alectriomachy : (n) [ Gr."alectryon+-machia" ] مرغ بازی ۔

Alectriomancy : (n) [ Gr."alectryon+mantia" ] غیب دانی مرغ اور بھٹے کے دانوں سے ۔

Alectryon : (n) [ Gr.] مرغ ۔

Aledrapper : (n) شراب خانہ چلانے والا ۔

Alee : (adv or a) [ ON."a hle" ] (۱) جہاز کے اس حصہ سے متعلق جو ھوا کی زد سے محفوظ ھو ۔

(۲) سمت محفوظ کی طرف ؛ ہوا کی زد سے دور ۔

Aleft : (adv) بائیں جانب ۔

Alegar : (n) [ ALE+egre ] (۱) بوزہ ترش (ایک قسم کی شراب) ؛ جو کی کھٹی شراب ۔ (۲) مالٹ کا سرکہ ؛ آبجو ترش ۔

Alehouse : (n) وہ گھر جہاں ایل ( شراب ) کی خوردہ بکری ہوتی ہے ۔

Aleiptic : (a) [ Gr."alipticos"] ورزشی تربیت سے متعلق ۔

Alembic : (n) [ Gr."ambic","amgix"] بھبکا ؛ قرنبیق ۔

Alembicate : (v) قرنبیق کے ذریعہ عرق کشید کرنا ۔

Alembroth : (n) [ Origin unknown.] پارہ اور امونیم کے دوگنے کلورائیڈ کا قدیم نام ۔

Alencon : (n) [ Fr."alencon"] ایک نفیس یا باریک لیس ۔

Aleppo boil : (n) جلن پھوڑا ؛ حلبی دمّل ؛ داء الحلب ۔

Alerce : (n) [ L."laricem"] ایک امریکی درخت لارش جیسا ۔

Alerion : (n) [ L."alarionem"] بغیر چونچ یا پاؤں کا عقاب ۔

Alert : (a) [ L."erigere"] (۱) ہوشیار چوکنا ؛ چوکس ۔ (۲) پھرتیلا ؛ مستعد ؛ چست ؛ چاق ۔ (۳) جرس یا پکار ( خبر دینے اور حملے کی تیاری کے لئے ) ؛ زیرک ؛ مواظب ؛ اخطارخطر ؛ نشان خطر ۔

On the alert : چوکس ؛ مستعد ؛ کمر بستہ ؛ تیار ؛ چوکنا ؛ کان کھڑے کئے ہوئے ؛ فوجی پکار ؛ فوجی بلاوا ۔

Alertly : (adv) ہوشیاری سے ؛ چوکسی کے ساتھ ۔

Alertness : (n) ہوشیاری ؛ چوکسی ؛ چوکنا پن ؛ مستعدی ۔

Alethic : (a) [ Gr."alethikos"] سچائی سے متعلق ۔

Alethiology : (n) [ Gr."alethia"] منطق کی وہ شاخ جو حق یا سچائی سے بحث کرتی ہے ۔

Aletris : (n) [ Gr.] تلخ جڑوں والے پودوں کی ایک قسم جو شمالی امریکہ میں پائی جاتی ہے ۔

Alette : (n)[ mod.Fr. alette,dim.of L.ala.] کسی عمارت کا ایک طرف کو علاحدہ نکلا ہوا حصہ ؛ دیواری ستون ؛ ایک چوکور ستون جو دیوار میں ہوتا ہے اور اس کی چوڑائی کا کچھ حصہ دیوار سے باہر نکلا ہوتا ہے ۔

Aleukemia : (n) [ L."a-+leukemia"] بے سفیدی خون ۔

Aleuromancy : (n) [ Gr."aleuron+mantia"] غیب دانی ؛ پیش گوئی بذریعہ کھانا یا آٹا ۔

Aleurometer : (n) [ Gr."aleuron"+(o)METER] آٹا میں چیپ دار مادہ کی مقدار کا اندازہ لگانے کا ایک آلہ ۔

Aleuron / Aleuron(e) : (n) [ Gr.] بیضینہ ( وہ سفید چیز جو بیج کے اندر پائی جاتی ہے ) ؛ اردینہ ؛ اناجی پروٹین ۔

Aleuronic : (a) بیضینہ سے متعلق ۔

Aleut : (n) [ a native name in Asia] ( تاریخ و سیاسیات ) الوشی ؛ الاسکا کے قریب الوشی جزیرے کا باشندہ ۔

Alevin : (n) [ L."adlevare"] نوجوان مچھلی ۔

Alexanders : (n) [ med.L.Petroselinum Alexandrinum.] ایک چھتر دار پودا جو پہلے سلاد بنانے میں استعمال کیا جاتا تھا ۔

Alexander's Foot : (n) مخلوط پودا ( جس کو اسپینی عاقرقر یا عاقرقرحا بھی کہا جاتا ہے ) ؛ Camomile جیسا ۔

Alexandrian School : (n) مکتب اسکندریائی ؛ مسلک سکندری ۔

Alexandrine : (a) اسکندریہ کا ؛ بالخصوص ایک قسم کا زری کا کام ۔

Alexandrine : (n) چھ رکنی بحر ؛ چھ رکنی مصرعے کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔

Alexandrite : (n) ایک قسم کی معدنی شے ؛ زبر جد سبز ؛ زبر جد سکندری ۔

Alexia : (n) [ a+Gr."lexis"] ( فلسفہ و نفسیات ) قوت مطالعہ کا فقدان ؛ لفظ کوری ؛ ناخواندنی ۔

Alexipharmic : (a) [ Gr."aleciphormaeon"] تریاق یا فاد زہر

کا اثر رکھنے والی چیز ؛ تریاقی ؛ زھرکش ۔

Alexipyretic : (a) [ Gr."alexi - + pyretos"] دافع بخار ۔

Alexiteric : (a) [ Gr."alexiterion"] چھوت کی بیماری سے بچانے والی چیز ؛ مانع چیز ؛ مانع تعدی ؛ چھوت روک ؛ صائن ۔

Alezan : (n) [ Sp."alazan"] سرخی مائل بادامی رنگ کا گھوڑا ۔

Alfalfa : (n) [ Arab ] ایک قسم کا پودا جو چارہ کے کام میں آتا ھے ؛ فصفصہ ؛ یونجہ ۔

Alfaqui : (n) [ Arab ] مسلم فقیہ ۔

Alfresco : (adv) [ It.] (۱) کھلی ھوا میں ؛ کھلی ھوا ؛ کھلے میدان میں ؛ زیر سما ۔ (۲) کھلا میدان ۔

Alga : (n) (Pl. algae) [L.] سمندر کی کائی ؛ علف دریائی ؛ اُشنہ ؛ جلبک ؛ الجی ؛ بحری کائی ۔

Algaeologist : (n) نباتیات کی اس شاخ کا طالب علم جو آبی گھاس اور خس و خاشاک سے متعلق ھے ۔

Algaeology : (n) نباتیات کی ایک شاخ جو آبی گھاس اور خس و خاشاک سے متعلق ھے ؛ اشنیات ۔

Algal : (a &n) [ L."Alga"] کائی سا ؛ اشنہ سا ؛ سمندری خس و خاشاک جیسی چیز ۔

Algarroba : (n) [ Arab] خروبہ ؛ خر نوب کا درخت اور سیم ۔

Algate / -s : (adv) [ lit.alle gate=every way] ھر جگہ ۔

Algazel : (n) آھو ؛ غزال ؛ ھرن ۔

Algebra : (n) [ Arab."al-jehr"] (طبیعیات و ریاضی) الجبرا ؛ جبر و مقابلہ ۔

Algebra of logic : ( فلسفہ و نفسیات ) منطق کا الجبرا ؛ جبرالمنطق ۔

Algebraic : (a) الجبرے کا ؛ الجبری ؛ ( طبیعیات و ریاضی ) جبری ۔

Algebraic element : (n) ( طبیعیات ) الجبری عنصر ؛ ( ریاضی ) جبری عنصر ۔

Algebraic expression : (n) ( ریاضی ) جبری علت ؛ جبری جملہ ۔

Algebraic form : (n) ( ریاضی ) جبری صورت ۔

Algebraic fraction : (n) ( ریاضی ) جبری کسر ۔

Algebraic function : (n) ( طبیعیات ) الجبری فنکشن ؛ بچلن ؛ ( ریاضی ) جبری تفاعل ۔

Algebraic geometry : (n) ( طبیعیات ) الجبری جیومیٹری ؛ ( ریاضی ) جبری جیومیٹری ؛ جبری ھندسہ ۔

Algebraic integer : (n) ( طبیعیات ) الجبری سالم ؛ ( ریاضی ) جبری عدد صحیح ۔

Algebraic number : (n) ( طبیعیات ) الجبری عدد ۔

Algebraic sum : (n) ( طبیعیات ) الجبری جوڑ ؛ ( ریاضی ) جبری جوڑ ؛ مجموعہ جبریہ ۔

Algebraic treatment : (n) (ریاضی) جبری برتاؤ ؛ جبری بحث ۔

Algebraical : (a) ( ریاضی ) الجبری ؛ جبری ۔

Algebraical value : (n) ( طبیعیات ) الجبری قدر ؛ ( ریاضی ) جبری قیمت ۔

Algebraically : (adv) الجبرے سے ؛ الجبری طریقہ پر ؛ ( ریاضی ) الجبرے کی رو سے ؛ جبری طور پر ۔

Algebraically closed : (a) ( طبیعیات ) الجبرے کی رو سے محدود ؛ ( ریاضی ) جبری طور پر بند ۔

Algebraically dependent : (a) ( طبیعیات ) الجبرے کی رو سے تابع ؛ ( ریاضی ) جبری طور پر تابع ۔

Algebraist / Algebrist : (n) عالم الجبرا ؛ الجبرا داں ۔

Algebraization : (n) الجبریانا ۔

Algebraizi / Algebrize : (v) الجبرا کے ذریعے حاصل کرنا ۔

Algedonia : (n) لذت المی ؛ لذ المی ( لذت + المی ) ۔

Algedonic : (a) [ Gr."algos+edone"] شاد غمی ؛ رنج و غم سے لذت اٹھانے والا ؛ خوشی اور غم سے متعلق ؛ ( طب ) راحت درد ۔

Algedonics : (n) لذت المیات : لذ المیات ( لذت + المیات ) ۔

Algefacient : (a)[ L."algere+facientum"] ۔ ٹھنڈك پہنچانے والی ۔

Algerite : (n) [ Fr."Alger"] ایک قسم کی معدنی شئے ۔

Algesia : (n) [ Gr."algesis"] الم حسی ؛ درد حسی ؛ حساسیت درد ۔

Algesimeter : (n) الم حس پیما ۔

Algesis : (n) [ Gr."alge-in"] درد حسی ۔

Algetic : (a) [ Gr."algein"] درد پیدا کرنے والا یا درد سے متعلق ؛ درد زا ؛ درد ناك ۔

Algid : (a) [ L."algidus"] سرد ؛ سردی ؛ لرزہ زدہ ۔

Algidity : (n) ٹھنڈك ؛ سردی ۔

Algist : (n) [ See Alga] ( آبی ) گھاس اور خس و خاشاك کے متعلق تحقیق کرنے والا ۔

Algodonite : (n) [ Algodones,place-name] تانبے کا آرسنائیٹ ( $Cu_3$ As ) ۔

Algoid : (a) [ See Alga] سمندری کائی جیسا : گھاس اور خس و خاشاك جیسا ۔

Algological : (a) سمندری کائی کے علم سے متعلق ۔

Algologist : (n) [ See Alga] دیکھو Algaeologist

Algology : (n) [ L."Alga"] دیکھو Algaeology

Algometer : (n) درد پیما ؛ الم پیما ۔

Algophilia : (n) آزار پسندی ؛ درد پسندی ۔

Algophilist : (n) آزار پسند ۔

Algophobia : (n) خوف آزار ؛ خوف اذیت ؛ الم ترسی ؛ درد ترسی ۔

Algor : (n) [ L.] ٹھنڈك خاص طور پر بخار کی حالت میں ؛ لرزہ ؛ جاڑا ۔

Algorism : (n) [ Arab."Al-khowarazmi",i.e,native of Khiva.] عربی عشاریہ ( رقم خوارزمی ) ۔

Algorismic : (a) حسابی ؛ علم حساب کا ۔

Algous : (a) [ L."algosus"] (سمندری) گھاس اور خس و خاشاك سے متعلق یا گھاس سے بھرا ہوا ۔

Alguazil : (n) [Sp.ad.Arab.] ۔ ہسپانوی سرجنٹ یا برقنداز ۔

Algum : (n) [ Heb.] وہ درخت جس کا بائبل میں ذکر ہے ؛ صندل کی لکڑی ؛ چوب صندلی ؛ سرخ صندل ۔

Alhagi : (n) [ Arab.] پھلی دار پودوں کی قسم جس سے ایك قسم کا سفیدی اور زردی مائل رس نکلتا ہے ۔

Alhambra : (n) [ Arab."al-hamra",ie.the red house] غرناطہ میں شاہان عرب کا محل جو سرخ رنگ کا ہے ؛ الحمرا ؛ قصر حمرا ۔

Alhambresque : (a) طرز تعمیر میں الحمرا جیسا ؛ الحمرائی طرز نقاشی ۔

Alhenna : (n) حنا ؛ مہندی ۔

Alias : (adv) [ L.] عرف ؛ لقب ( کوئی دوسرا نام جس سے کسی شخص کو پکارا جائے ) ۔

Alias : (n) عرف ؛ دوسرا نام ؛ ( قانون ) فرضی نام ۔

Alibi : (n) [ L.] (۱) عدم موجودگی ( موقع واردات پر ) ؛ عذر غیر موجودگی ۔ (۲) ( سماجیات ) عذر عدم موجودگی ۔

Alibility : (n) قوت بخش ؛ غذائی ۔

Alible : (a) [ L."alibilis",f."alere"] غذائی ؛ مقوی ۔

Alicant : (n) اسپینی شراب جو الیکانٹ ( Alicante ) میں تیار ہوتی ہے ۔

Alicyclic : (a) [ ALI (PHATIC) +CYCLIC] ( کیمیا ) ایلی سائیکلك ؛ دہن حلقی ۔

Alicyclic compound : (n) دہن حلقی مرکبات ۔

Alidad(e) : (n) [ L."alhidada"] اصطرلاب کا درجہ نما ( جس سے اس کے درجے معلوم ہوتے ہیں ) ؛ عضادہ ؛ نمائندہ اصطرلاب ۔

Alien : (a) [ L."alienus"] (۱) غیر ؛ بیگانہ ؛ پرایا ۔ (۲) غیر ملکی ؛ خارجی ؛ بیرونی ۔ (۳) مختلف ؛ الگ ؛ علاحدہ ؛ جدا (ماہیت وغیرہ کے اعتبار سے) ۔ (٤) نفرت انگیز ؛ کریہہ ۔ (٥) اجنبی ؛ پردیسی ؛ غیر ممالك

کا ؛ غیر متوطن ۔ (٦) خارج شدہ ؛ نکالا ہوا ؛ بدر شدہ ۔ (٧) (تاریخ و سیاسیات) بدیسی ؛ قابل علاحدگی ؛ قابل انتقال ۔

**Alien : (n)** (١) بیگانہ ؛ پرایا ؛ خارجی ؛ بیرونی ؛ بدیسی ؛ اجنبی ؛ پردیسی ؛ غیر ملکی ۔ (٢) ایک پودا جو پہلے پہل دوسرے ممالک سے لایا گیا ہو ۔

**Alien : (v)** [ L."alienare" ] (١) ( شاعری ) الگ کرنا ؛ علاحدہ کرنا ؛ بیگانہ بنانا ۔ (٢) منتقل کرنا ؛ انتقال ملکیت یا حق ملکیت منتقل کرنا ۔

**Alien act : (n)** قانون اجانب ؛ قانون اغیار ۔

**Alien enemy : (n)** ( تاریخ سیاسیات ) بدیسی دشمن ۔

**Alien word : (n)** ( لسانیات ) غیر زبانی لفظ ؛ بیگانہ لفظ ۔

**Alienability : (n)** انتقال پذیری ۔

**Alienable : (a)** (١) انتقال پذیر ؛ قابل منتقل ؛ الگ ہو جانے والا ۔ (٢) (تاریخ و سیاسیات ) قابل علاحدگی ؛ قابل انتقال ۔

**Alienage : (n)** کسی غیر ملکی کی حالت یا اس کی قانونی حیثیت ۔

**Alienate : (a)** [ L."alienatus","alienare" ] برگشتہ ؛ علاحدہ ؛ بیگانہ ؛ انتقال یافتہ ؛ اجنبی ۔

**Alienate : (v)** (١) بیگانہ کرنا ؛ برگشتہ کرنا ؛ منحرف کرنا ۔ (٢) منتقل یا بیع کرنا ۔ (٣) پھیر دینا ؛ موڑ دینا ؛ رو گرداں کر دینا ۔

**Alienation : (n)** [ L."alienationem" ] (١) انتقال حقیقت ۔ (٢) پھیرنا (کسی دوسری طرف ) ؛ برگشتہ کرنا ؛ شناخت نقص ؛ غلط شناسی ؛ پاگل پن ؛ خلل دماغ ؛ جنون ۔ (٣) (فلسفہ و نفسیات و سماجیات ) بیگانگی ؛ اجنبیت ۔ (٤) ملکیت یا حق ملکیت منتقل کرنے کا کام ۔

**Mental alienation :** (١) ( سماجیات ) ذہنی بے گانگی ؛ ذہنی اجنبیت ؛ خلل دماغ ؛ پاگل پن ؛ جنون ۔ (٢) ( نفسیات ) غلط شناسی ۔

**Alienation coefficient : (n)** ( شماریات ) نمانندہ بیگانگی ۔

**Alienator : (n)** منتقل کرنے والا ؛ برگشتہ کرنے والا ؛ منحرف کرنے والا ۔

**Alienee : (n)** منتقل الیہ ۔

**Alien's duty :** وہ خاص ٹیکس جو پہلے تجارتی کاروبار کے لئے غیر ملکی ( لوگ ) دیا کرتے تھے ۔

**Alienigenate : (a)** [ L."alienigenatus" ] غیر ملک میں پیدا ہونے والا ۔

**Alienism : (n)** دماغی امراض کی تحقیق اور اس کا علاج ؛ دماغی امراضیات ۔

**Alienist : (n)** دماغی امراض کا معالج ؛ ( سماجیات ) طبیب ذہنی امراض ؛ معالج ذہنی امراض ؛ اتلاف شناس ۔

**Alienor : (n)** [ Fr."aliener" ] جائداد دوسرے کو منتقل کرنے والا ؛ انتقال کنندہ ۔

**Aliform : (a)** [ mod.L."aliformis" ] پنکھ جیسا ؛ بازو جیسا ؛ پر نما ؛ جناح نما ۔

**Aligerous : (a)** [ L."aliger"+ -OUS ] پر دار ۔

**Alight : (v)** [ OE."alihtan" ] (١) اترنا ؛ نیچے آنا ( سواری سے ) ۔ (٢) زمین پر آ رہنا ؛ گرنا ؛ آ پڑنا ؛ کودنا ۔

**Alight : (a)** (١) روشن کیا ہوا ؛ آنچیں نکلتا ہوا ۔ (٢) سوزاں ؛ مشتعل ؛ آتش زدہ ؛ آتش گرفتہ ؛ جلتا ہوا ؛ سلگا ہوا ۔ (٣) روشن ؛ منور ۔

**Align : (v)** صف باندھنا ؛ قطار بندی کرنا ؛ سیدھ میں لانا ؛ ایک خط میں لانا ( خصوصاً تین یا زیادہ نقطوں کا ) ۔

**Alignment : (n)** (١) صف بندی ؛ قطار بندی ؛ صف ۔ (٢) خاکہ ( عمارت کا ) سیدھ میں لانا ؛ ( تعمیرات و تاریخ ) سیدھ ۔

**Alignment scale : (n)** ( تجارت و معاشیات ) ہمواری پیمانہ ۔

**Alike : (a)** [ OE."anlic" ] یکساں ؛ ایک دوسرے سے ملتا جلتا ؛ ہم وضع ؛ مشابہ ؛ ایک جیسا ؛ ایک حالت پر ؛ یکساں بلحاظ خاصیت اور شکل و صورت ۔

**Alike : (adv)** [ OE."zelie", ON."alika" ] ایک طریقے کا ؛ مساویانہ ؛ یکساں طور پر ۔

**Aliment : (n)** [ L."alimentum", F."alere" ] (١) غذا ؛ خوراک ؛ کھانا ؛ قوت ۔ (٢) (مجازاً) سہارا ؛

گذارا ؛ تقویت ؛ دماغی غذا ۔

Aliment : (v) پرورش کرنا ؛ سہارا دینا ؛ رزق دینا ؛ تقویت دینا ۔

Alimental : (a) غذا ، خوراک ، قوت و سہارا سے متعلق ؛ مقوی ۔

Alimentally : (adv) بطور غذا ؛ غذائیت کے طور پر ۔

Alimentary : (a) [ L."alimentarius"] تقویت پہنچانے والا ؛ مقوی ؛ تغذیے کا عمل کرنے والا ؛ غذائی ؛ سہارے سے متعلق ؛ پرورش اور حمایت سے متعلق ۔

Alimentary canal : (n) غذائی نلی ( فلسفہ و نفسیات ) غذا کی نالی ؛ قنات ہاضمہ ۔

Alimentary debits : (n) قرضہ کفاف ۔

Alimentary system : (n) ( حیوانیات ) غذائی نظام ۔

Alimentation : (n) [ L."alimentationem"] (۱) عمل تغذیہ ۔ (۲) گزارا ؛ نان و نفقہ ۔

Alimentative : (a) [ L."alimentat","alimentare"] غذا کی فراہمی سے متعلق ۔

Alimentativeness : (n) دیکھو Alimentiveness

Alimentiveness : (n) [ ALIMENTIVE+-NESS ] عقل حیوانی ؛ جبلت جو جانور کو غذا تلاش کرنے کے لئے اکساتی ہے ۔

Alimony : (n) [ L."alimonia",f."alere"] (۱) تغذیہ ؛ خوراک ؛ غذا ۔ (۲) پرورش ؛ سہارا ۔ (۳) ( سماجیات ) نان نفقہ ( کھانا کپڑا ) جو شوہر کو اپنی بیوی کے گذارے کے لئے دینا پڑے (اس سے علاحدگی کی حالت میں ) ۔

Aline / Align : (v) [ L."ad+lineare"] ایک قطار میں رکھنا ؛ صف بندی کرنا ؛ ایک قطار یا سیدھ میں ہو جانا ؛ دو یا زیادہ نقطوں کو ایک خط میں لانا ۔

Alinement : (n) [ Fr."alignement",f."aliguer"] (۱) ترتیب صف بندی بالخصوص فوجیوں کی ایک خط میں یا خطوں میں ۔ (۲) سیدھا خط کھینچنا تا کہ خاص مقام سے گذرے ۔ (۳) ایک صف یا قطار میں لانا ، سیدھ میں لانا ۔

Aliped : (a) [ L."alipedem",f."ala+pedem"] چمگادڑوں کی قسم کا جانور ؛ خفاشی ؛ خفاشیہ ؛ جناح پایہ ۔

Aliphatic : (a)[ Gr."aleiphat"] چربی کا یا چربی سے متعلق ؛ ( کیمیا ) ایلی فیٹک ؛ دُہنی ؛ شحمی ؛ منفصل زنجیری ؛ غیر خلقتی ۔

Aliquant : (a) [ L."aliquantum"] ( ریاضی ) عدد جو دوسرے عدد میں شامل ہو مگر جو تقسیم نہ کر سکے ؛ متباثن ؛ عدد متباثن ۔

Aliquot : (n) [ L."aliquot"] ( ریاضی ) ماد ؛ کسی عدد کا ایسا مقسوم علیہ جس سے بغیر کچھ باقی بچے تقسیم ہو جائے ؛ متداخل

Alisma : (n) [ Gr."alisma"] دریائی آبی پودے ؛ درنمو درخت ۔

Aliomaceous : (a) [ Prec.+-ACEOUS ] دریائی آبی پودوں سے متعلق ۔

Alismad : (n) [ ALISMA+-AD ] اسی قسم کا پودا ۔

Alismal : (a) [ ALISMA+-AL ] اسی قسم کے پودے سے متعلق ۔

Alismoid : (a)[ ALISMA+-OID] اسی قسم کے پودے کی طرح ۔

Alisonite : (n) [ R.E.Alison ] ایک قسم کا تانبے کا نیل گوں سلفائیڈ ؛ نیلا تانبہ ۔

Alisphenoid : (a) [ L.ala+SPHENOID ] کھوپڑی کے قاعدے کی مرکب ہڈی ( استخوان جمجمہ ) سے متعلق یا بازو بنانے والا ۔

Alisphenoid : (n) استخوان جمجمہ ؛ کھوپڑی کی طرح مرکب ہڈی ۔

Aliter : (adv) [ L."alius"] ( ریاضی ) بطریق دیگر ۔

Alitrunk : (n) [ L.ala+truncus ] سینے کا وہ حصہ جس میں کیڑے کے بازو ملحق رہتے ہیں ؛ پنکھ دھڑا ۔

-ality : لاحقہ AL- اور TY- سے مرکب (اردو میں اس کا مرادف "ہٹ" یا "ہت" ہو سکتا ہے بہ معنی "ہونے کی صفت" ۔

Aliun : (adv or a) [ L."alius"(other)"unde"(whence)] دوسرے ذرائع سے ؛ دوسری جگہ سے ؛ دوسرے محاذ سے ۔

**All hold :** جس میں ساری چیزیں اکٹھی ہوں ۔

**All-in : (a)** مکمل ؛ ( کشتی گری ) بغیر کسی قاعدے کے ۔

**All in : (a)** ( عامیانہ ) مکمل طور پر تھکا ہوا ۔

**All in all :** مختار کل ؛ سب کچھ ؛ مقتدر ۔

**All-inclusive : (a)** مکمل ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) مجموعی ؛ ہمہ گیر ۔

**All India Radio :** ( انتظامیہ ) آکاش وانی ؛ آل انڈیا ریڈیو ۔

**All loss insurance : =(all risk insurance)** ( تجارت ) کل نقصان بیمہ ؛ کل جوکھم بیمہ ۔

**All-might : (n)** پوری طاقت ؛ ساری قوت ۔

**All-night : (a)** شب بھر رہنے والا ؛ تمام رات رہنے والا ؛ رات بھر ( کھلا ہوا ) ۔

**All one : (a)** برابر ؛ ایک سا ؛ ایک ہی سا ۔

**All or any part :** ( تجارت ) کل یا کوئی حصہ ۔

**All-or-none :** مکمل طور پر یا بالکل ہی نہیں ؛ ( تجارت ) کل یا کوئی نہیں ؛ کل یا بالکل نہیں ۔

**All-or-nothing :** (۱) دیکھو All or none ۔ (۲) ہر چیز کو خطرے میں ڈالنے والا ۔

**All out : (adv)** پوری قوت اور جوش کے ساتھ ۔

**All-out : (a)** تمام طاقت اور تمام ذرائع سے کام لینے والا ۔

**All-outer : (n)** انتہا پسند ۔

**All over : (adv)** (۱) پورے طور پر ؛ بالخصوص جسم کے سارے حصہ میں ؛ سرا سر ۔ (۲) مہذب ؛ با کمال ۔

**All-overish :** خوف زدہ ؛ معمولی طور پر نا ساز ۔

**All-pervasive : (a)** فلسفہ و نفسیات ) ہمہ موجود ۔

**All-possessed : (a)** بھوت ؛ پریت یا بد روح کے قبضے میں رہنے والا ۔

**All-power : (n)** اختیار کل ؛ قدرت کاملہ ۔

**All-powerful : (a)** مکمل اختیار رکھنے والا ؛ مختار کل ۔

**All-purpose : (a)** ہر کام کا ۔

**All-purpose flour : (n)** ایک قسم کا آٹا جو عمدہ ترین کیک کے سوا ہر قسم کی نان سازی کے کام آتا ہے ۔

**All rail :** ( تجارت ) کل بذریعہ ریل ۔

**All red : (n)** وہ سرخ خط جو برطانوی سلطنت کے ٹیلی گرام کے تار یا تجارتی راستہ کو بتلاتا ہو ( نقشہ میں ) ۔

**All right : (adv)** (۱) اطمینان بخش طور پر ۔ (۲) بے شک ؛ یقیناً ؛ ضرور ۔ (۳) اچھا ۔

**All right : (a)** (۱) قابل اطمینان ؛ اطمینان بخش ؛ تسلی بخش ؛ خوشگوار ؛ دل پسند ؛ پسندیدہ ؛ صحیح ؛ درست ؛ ٹھیک ؛ کافی ؛ مناسب ؛ معقول ۔ (۲) محفوظ ؛ اچھا ؛ تندرست ؛ صحیح سلامت ۔ (۳) ( عامیانہ ) اچھا ؛ ایماندار ؛ قابل بھروسہ ۔

**All right : (n)** ( خصوصاً برطانیہ میں ) ایک سگنل جو (عموماً نیلے جھنڈے کا ہوتا ہے) گھوڑ دوڑ کے میدان میں نمبر بورڈ کے اوپر بلند کیا جاتا ہے جس کا مقصد یہ ظاہر کرنا ہوتا ہے کہ گھوڑ دوڑ کا نتیجہ سرکاری طور پر بتایا گیا ہے اور جیتنے والا انعام پا سکتا ہے ۔

**All right reserved : (n)** جملہ حقوق محفوظ ۔

**All risk / All risks : (a)** بیمہ کرائے گئے تمام خطرات سے ہوئے نقصانات پر محیط ۔

**All risk insurance =(All loss insurance) (a)** (تجارت) کل نقصان بیمہ ؛ کل جوکھم بیمہ ۔

**All-round : (adv)** ہر طرف ؛ ہر سمت ؛ ہر چہار جانب ؛ کسی دائرہ میں شامل سب چیزوں پر حاوی ؛ ہمہ جہت ؛ ہمہ گیر ۔

**An all-round man :** ہر فن مولا ۔

**All round price : (n)** ہمہ گیر قیمت ۔

**All-rounder : (n)** وہ شخص جو چاروں طرف سے گھیرے ؛ ہر فن مولا ؛ ہمہ جہتی ۔

All saints : (n) بہشت کے سارے اولیاء ۔

All saints cherry : (n) ترش شاہ دانہ کے پھولوں کی ایک قسم جو بہار و خزاں میں کھلتے ہیں اور آرائش کے کام آتے ہیں ؛ آرائشی پھولوں کی ایک قسم ۔

All saints Day : (n) تیوہار کا دن ( پہلی نومبر ) ۔

All saints summer : (n) ہندوستانی موسم گرما ۔

All-sliming : (a) بہت ہی باریک پسا ہوا ۔

All souls : (n) ساری پاک روحیں ۔

All souls Day : (n) تیوہار کا دن جب روم کا چرچ پاک روحوں کے لئے دعائیں کرتا ہے ۔

All standing (adv) (۱) بادبان کے ساتھ ۔ (۲) مکمل طور پر کپڑے سے ڈھکی ہوئی حالت میں ۔

All-star : (a) پورے طور پر یا خاص طور سے فلمی ستاروں یا ممتاز افراد یا شرکائے کار پر مشتمل ( جماعت ) ۔

All-star : (n) فلمی ستاروں یا ممتاز افراد کی جماعت کا کوئی رکن ۔

All that : (n) کسی قسم کی سب چیزیں ۔

All the better : اور بھی اچھا ۔

All there : (a) ہوش و حواس میں ۔

All the same : (adv) ایک سا ؛ برابر ؛ باوجودیکہ ؛ با ایں ہمہ ۔

All the world : (n) ہر شخص اور ہر شے جو موجود ہے ؛ ساری دنیا ؛ تمام عالم ۔

For all the world : (۱) ہر شے کے حصول کی خاطر ؛ ہر لحاظ سے ؛ پورے طور پر ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ ہو بہ ہو ۔

All-time : (a) (۱) ہمیشہ کا ۔ (۲) بہترین ۔

All told : (adv) کل ملا کر ۔

All too soon : قبل از وقت ۔

All up : (a) شکست ؛ خاتمہ یا موت کے قریب ۔

All water : ( تجارت ) کل بذریعہ آب ۔

All-weather : (a) ہر موسم کے لئے ۔

All-year : (a) پورے سال کے لئے ۔

Alla breve : (n) [ It.] موسیقی کی ایک اصطلاح ۔

Alla capella : (n) [ It.] موسیقی کی ایک اصطلاح ۔

Allagite : (n) [ Gr."allage"] ایک بھاری سبز یا زرد مائل بہ سرخی معدنی شے ۔

Allagostemonous : (n) [ Gr."allage+stemon"] نباتیات کی ایک اصطلاح ۔

Allah : (n) [ Arab.] اللہ تعالی ۔

Allamotti / -monti / -moth : (n) ایک بحری پرندہ جس کے پر سیاہ اور سفید اور بازو لمبے ہوتے ہیں ۔

Allanite : (n) [ T."Allan"] ایک سیاہ مائل بہ زردی معدنی شے ؛ ( کیمیا ) ایلانائٹ ۔

Allantoic : (a) جنین کی جھلی کے جیسا ؛ کلمائی ۔

Allantoid : (a) [ Gr."allantoides"] جنین کی جھلی سے متعلق ؛ کلما نما ؛ کلما سا ۔

Allantoidian : (a & n) وہ جنین جس میں خاص جھلی ہو ۔

Allantoin : (n) [ ALLANTOIS+-IN ] ایک بلوری شئے جو ( $C_4 N_4 H_6 O_3$ ) جنین کی جھلی میں پائی جاتی ہے ۔

Allantois : (n) [ See ALLANTOID ] جنین کی وہ جھلی جو دودھ پلانے والے جانوروں، چڑیوں اور رینگنے والے جانوروں میں رہتی ہے اور جس کے ذریعہ جنین اور مادہ کے خون سے رابطہ قائم رہتا ہے ؛ (حیوانیات) الن ٹاسں ؛ کلمیہ ۔

Allanturic : (a) Allantorin یا ترشہ* بولی سے حاصل شدہ ۔

Allat once : دفعتاً ؛ اچانک ؛ یکایک ۔

Allative : (a) [ L."allatus"] ( لسانیات ) جہتی ۔

Allative case : (n) ( لسانیات ) جہتی حالت ۔

Allay : (v) [ A-pref.+LAY ] (۱) افاقہ پیدا کرنا ؛ زور کم کرنا ؛ دھیما کرنا ( درد وغیرہ کا ) ؛ آرام پہنچانا ؛ بجھانا (پیاس وغیرہ کا) ؛

**Allied : (a)** (۱) متحد ؛ پیوستہ ؛ متفق؛ مربوط ؛ وابستہ ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی ؛ متعلقہ ۔ (۲) ( مجازاً ) طبیعت اور صفت کے لحاظ سے باہم مربوط ؛ یکساں ۔

**Allied and associated power :** (تاریخ و سیاسیات) اتحادی اور شریک طاقتیں ۔

**Allied commissioner : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی کمشنر ۔

**Allied committee : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی کمیٹی ۔

**Allied control commission : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی کنٹرول کمیشن ۔

**Allied countries : (n)** اتحادی ممالک ۔

**Allied functions : (n)** متعلقہ فرائض ۔

**Allied high commission : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی ھائی کمیشن ۔

**Allied military government : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی فوجی حکومت ۔

**Allied nations : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی قومیں / اقوام ۔

**Allied power commission :** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی طاقتوں کا کمیشن ۔

**Allied powers : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) اتحادی طاقتیں ۔

**Allied subjects : (n)** متعلقہ مضامین ۔

**Alligation : (n) [ L."allegationem"]** (۱) آمیزش ؛ وابستہ کرنے کا عمل ؛ وابستگی کی حالت ۔ (۲) ( ارضیات ) آمیزش کا قاعدہ ؛ مختلف قسم اور قیمتوں کی چیزوں کی باھمی آمیزش کے متعلق سوالات حل کرنے کا علم ریاضی میں طریقہ ۔

**Alligator : (n) [ Sp."el or al lagarto"]** (۱) مگر ؛ مگرمچھ ؛ گھڑیال ؛ نہنگ ۔ (۲) نہنگ کی قسم کے دوسرے امریکی جانور ۔ (۳) کوئی چیز ( آلہ ) جو جبڑے سے کام لیتی ھے مثلاً پگھلے ھوئے لوھے سے بلبلہ نکالنے کی کل ؛ ماشین فشار ۔ (٤) سنگ شکن ۔

**Alligator apple : (n)** مغربی جزائر ہند کے سیب ۔

**Alligator forceps : (n)** گھڑیالی چمٹی ۔

**Alligator pear : (n)** مغربی جزائر ہند کی ناشپاتی ۔

**Alligator tortoise : (n)** دلدل میں رھنے والا کچھوا ۔

**Alligator wood : (n)** مغربی جزائر ہند کے ایک درخت کی لکڑی ۔

**Allineation/Alin-: [ L."ad+lineat","lineare"]** ایک خط مستقیم میں دو یا دو سے زیادہ اجسام کی مقررہ نقطہ سے حالت ۔

**Alliterate : (v) [ L."al-/ad-+littera"]** (۱) ایک ادبی صنعت میں مختلف الفاظ کی ایک ھی حرف سے ابتدا ھونا ؛ سر حرفی صنعت کا ھونا ۔ (۲) مختلف الفاظ کی ایک حرف سے ترکیب دینا ۔

**Alliterate : (a)** مختلف الفاظ ایک ھی حرف سے ابتدا کئے ھوئے ؛ سر حرفی صفت سے مترتب ۔

**Alliterated : (a)** سر حرفی صنعت سے مترتب ۔

**Alliterating : (a)** سر حرفی صنعت پیدا کرنے والا ۔

**Alliteration : (n)** (۱) وہ ادبی صنعت جس میں جملہ یا شعر کے الفاظ ایک ھی حرف سے شروع ھوں یا الفاظ کی ابتدا ھم آواز ھو ؛ تجانس حرفی ؛ ( لسانیات ) تجنیس صوتی ؛ تجنیس حرفی ۔ (۲) کسی شعر میں بعض تکیہ دار ھجاؤں کا ایک ھی صامت یا ایک ھی نوع کے صامتوں یا مختلف مصوتوں کی آواز کے ساتھ ابتدا ھونا جیسا کہ قدیم انگریزی یا ٹیوٹنک زبانوں کے شعروں میں پایا جاتا ھے ۔

**Alliterational : (a)** وہ شعر یا جملہ جس میں سر حرفی صنعت کی کثرت ھو ۔

**Alligerative : (a)** سر حرفی صنعت سے متعلق یا سر حرفی صنعت سے آراستہ ۔

**Alliteratively : (adv)** سر حرفی صنعت کے طور پر ۔

**Alliterativeness : (n)** سر حرفی صنعت سے آراستگی ۔

**Alliterator : (n)** سر حرفی صنعت کا استعمال کرنے والا ۔

**Allituric : (a)** ایک نامیاتی مرکب Alloxantin کے انتشار کی پیداوار ۔

Allium : (n) [ L.] سوسنی پودوں کی ایك جنس جس میں لهسن، پیاز، گندنا وغیرہ داخل ھیں ۔

Allness : (n) عالم گیر ؛ کلی حیثیت ؛ کلیت ؛ عمومیت ۔

Allocate : (v) [ L."allocat-","allocare"] (۱) متعین کرنا ؛ ( انتظامیه ) تعین کرنا ؛ مقرر کرنا ؛ مختص کرنا ؛ نامزد کرنا ( کسی شخص یا مقصد کے لئے ) ؛ کسی مقام سے متعلق کرنا ۔ (۲) پتا چلا لینا ؛ تعین مقام ؛ قائم کرنا ؛ تشخیص کرنا ۔

Allocated : (a) ( تاریخ و سیاسیات ) متعینه ؛ مفوضه ۔

Allocation : (n) [ L."allocationem"] (۱) (انتظامیه، شماریات، لسانیات ، تاریخ و سیاسیات ) تعین ؛ استقرار ؛ نامزدگی ۔ (۲) ترتیب ؛ انتظام ۔ (۳) مقامی بنانا ؛ مقامی رنگ میں رنگنا ؛ کسی خاص مقام میں محدود کرنا ۔ (٤) حساب میں کسی مد کا مقرر کرنا اور اسی طرح کی متعین مد ؛ تخصیص ۔

Newman allocation : نیومین تعین ۔

Proportional allocation : (شماریات) متناسب تعین ۔

Allocation of expenses : ( تجارت ) تعین اخراجات ۔

Allocatur : (n) [ L."it is allowed"] کسی کارروائی کے اختتام پر باضابطه دی هوئی سند ؛ خرچ ( مقدمه ) کے ساتھ۔

Allochroic : (a) [ Gr."allochroos"] رنگ میں تغیر پذیر ۔

Allochroite : (n) [ Gr."allochroos"] ناروے وغیرہ میں پائی جانے والی ایك معدنی شے ۔

Allochromtic : (a) [ Gr."allo +chroma"] رنگ کی تبدیلی کا یا اس سے متعلق ۔

Allochroous : (a) [ Gr."allochroos"] رنگ بدلنے والا ۔

Alloclase : (n) [ Gr."allos+clasis"] ایك قسم کی معدنی شے جس میں گندھك، سنکھیا، کوبالٹ اور فولاد کی هلکی مقدار پائی جاتی هے ۔

Alloclasite : (n) [ Gr."allos+clasis"] پیریطس قسم کی ایك معدنی شے جس میں گندھك، سنکھیا، کوبالٹ وغیرہ کے اجزا هوتے هیں ۔

Allocution : (n) [ L."allocutionem".F."alloqui"] (۱) (قدیم روم) وہ خطبه جو جنرل اپنے سپاهیوں کو دیا کرتا تها ۔ (۲) (رومن کیتولك کلیسا) وہ خطبه جو پوپ کلیسا اور اهل کلیسا کو دیا کرتا هے ۔ (۳) خطبه ؛ جوش دلانے والی تقریر ؛ خطاب ۔

Allod / Alod : (n) [ L."a(l)lodium"] املاك جس پر اختیار کلی حاصل هو ؛ آزاد زمین داری ۔

Allodial / Allodal : (n) [ med.L."al(l)odialis"] آزاد زمین دار ؛ آزاد زمین ۔

Allodialism : (n) آزاد زمین داری کا نظام ۔

Allodialist : (n) آزاد زمین داری کا مالك ۔

Allodiality : (n) آزاد ملکیت میں هونے یا رکھنے کی صفت ۔

Allodially : (adv) آزاد زمین داری کے طور پر ۔

Allodian / Allodal : (a) [ med.L."al(l)+odialis"] (۱) آزاد زمین داری کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) آزاد زمین داری کا مالك هونا ۔

Allodification : (n) ( قانون ) زمین کی آزاد زمین داری میں تبدیلی ۔

Allodium : (n) [ L."al /allodium"] آزاد زمین داری (جائداد جس پر بغیر کسی بالادست کی نگرانی کے قبضه هو ؛ جاگیر داری کی ضد ) ؛ مطلق ملکیت ۔

Alloeostropha : (a or n) [ Gr."alloeo+stropha"] وہ نظم جس میں بے قاعدہ بند هوں ۔

Alloeotic : (a) [ Gr."alloeotikos"] مائل به تغیر ۔

Alloeotical : (a) مائل به تبدل ۔

Allogamy : (n) [ Gr."allos+gamia"] ازدواج نباتی یا پیوند ؛ قلم بندی ۔

Allogeneity : (n) [ Gr."allogeness"] اختلاف جنس ؛ اختلاف نوع ۔

Allogeneous : (a) [ Gr."allogenes"] مختلف النوع ؛ مختلف الجنس ۔

Allogram : (n) ( لسانیات ) ذیلی نشان ۔

گنجائش ہونا ؛ سمائی ہونا ۔ (٦) دینا ( بندھی ہوئی رقم معین وقت پر ) ؛ بندھی رقم دینا ( مثلاً وظیفہ، یومیہ، پیٹھیا وغیرہ ) ۔ (٧) وضع کرنا ؛ محسوب کرنا ؛ اضافہ کرنا ۔ (٨) کسی کا حصہ دینا یا کسی کی ضرورت پوری کرنا ۔ (٩) صحیح یا جائز سمجھنا ۔

Allowable : (a) قابل تسلیم ؛ قابل اجازت ؛ روا ؛ جائز ؛ قابل قبول ۔

Allowableness : (n) قابل قبول ہونے کی صفت ۔

Allowably : (adv) بطور قابل قبول ؛ بجا طور پر ۔

Allowance : (n) (١) اجازت ؛ پروانگی ؛ حکم منظوری ۔ (٢) برداشت ؛ تحمل ؛ لحاظ ۔ (٣) (انتظامیہ) بھتّا ؛ وظیفہ ؛ راتب ؛ طلب ؛ پیٹھیا ؛ الاؤنس ؛ مقرری ؛ مد و معاش ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) بھتّا ۔ (٤) کمی ؛ وصفات ؛ تخفیف ؛ منہائی ؛ رعایت ۔ (٥) تخفیف یا کمی کرنے والے حالات کو مد نظر رکھنا ۔

City allowance : ( انتظامیہ ) شہری بھتّا ۔

Conveyance allowance : ( انتظامیہ ) سواری بھتّا ۔

Dearness allowance : ( انتظامیہ ) مہنگائی بھتّا ۔

Extra duty allowance : ( انتظامیہ ) زائد ڈیوٹی بھتّا ؛ زائد کام کا بھتّا ۔

Outstation allowance : ( انتظامیہ ) آؤٹ اسٹیشن بھتّا ؛ بیرون مستقر بھتّا ۔

Overtime allowance : ( انتظامیہ ) زائد وقت بھتا ؛ اور ٹائم الاؤنس ۔

Travelling allowance : ( انتظامیہ ) سفر بھتّا ۔

To make allowance : اتفاقی حالات کے لئے سامان کرنے کی خاطر تخفیف کرنا یا اضافہ کرنا ۔

Allowance : (v) مقرری دینا ؛ راتب دینا ؛ بھتا دینا ؛ پیٹھیا کر دینا ؛ انتظام کر دینا ( خوراك وغیرہ کا ) ۔

Allowance system : (n) نظام بھتّا ۔

Allowed : (a) اجازت یافتہ ؛ تسلیم شدہ ؛ حصہ دیا ہوا ؛ بٹوارہ کیا ہوا ؛ کم کیا ہوا ؛ تخفیف کیا ہوا ۔

Allowed time : (n) ( تجارت و معاشیات ) مجوزہ وقت ؛ دی گئی مدت ۔

Allowedly : (adv) مسلمہ طور پر ۔

Allower : (n) ماننے والا ؛ تسلیم کرنے والا ؛ صحیح یا جائز سمجھنے والا ۔

Allowment : (n) منظوری ؛ قبولیت ۔

Alloxan : (n) [ ALL(ANTOIN)+OXA(LIC) ] ایک نامیاتی مرکب ؛ ( کیمیا ) الاکسن ( $C_4H_2N_2O_4$ ) ۔

Alloxanate : (n) Alloxanic acid کا نمك ۔

Alloxanic : (a) Alloxanic acid کے متعلق ۔

Alloxantin : (n) ایک نامیاتی مرکب ( $C_8H_6N_4O_8\,2H_2O$ ) ۔

Alloy : (n) [ Fr."aloi:"-OFr."alei"] (١) عیار ( سیم و زر کا ) ؛ ( کیمیا ) بھرت ۔ (٢) ایک معمولی دھات کی قیمتی دھات کے ساتھ آمیزش خاص کر سونے اور چاندی کے سکوں میں ۔ (٣) مختلف دھاتوں کی آمیزش / آلائش ۔ (٤) ملاوٹ ۔ (٥)کسی ایسی چیز کی آمیزش جو قیمت یا اصلیت کو گھٹا دے ؛ غیر عنصر ؛ بیرونی عنصر ۔ (٦) کھوٹ ۔

Native alloy : فطری آمیزش ۔

Alloy : (v) [ L."alligare"] (١) ملونی کرنا ؛ کھوٹ ملانا ؛ آمیزش کرنا ؛ ملانا اصل دھات میں ادنی دھات ۔ (٢) بھرت کرنا ؛ مختلف دھاتیں ملانا ۔ (٣) گھٹیا کردینا ؛ برتر کر دینا ؛ بگاڑ دینا ۔ (٤) معتدل کرنا ؛ چاشنی دینا ؛ تھوڑی سی آمیزش کرنا ۔

Alloyage : (n) کھوٹ ملانے کا ہنر یا کارروائی ۔

Allozooid : (n) [ Gr."allos+zoon"] علاحدہ ، وہ حیوانی عضو جو اپنی اصل سے مختلف ہوتا ہے ۔

**Allseed : (n)** ان مختلف پودوں کا نام جن میں کثرت سے بیج ہوتے ہیں ؛ بجیلا ۔

**Allspice : (n)** [ ALL + SPICE.as combining a flavour of cinnmon, nutoneg & clove.] (۱) خوشبو مسالہ ؛ گرم فلفل جمیکا (جس میں کئی چیزوں یعنی دار چینی، جائفل اور لونگ کے مزے اور بو ہوتی ہے)۔ (۲) بعض خوشبو دار جھاڑیاں ۔

**Allspice oil : (n)** روغن فلفل جمیکا ۔

**Allspicy : (a)** تند ؛ تیتا ۔

**Allude : (v)** [ L."alludere"] کنایہ کرنا ؛ کنایتاً حوالہ دینا ؛ اشاروں کنایوں میں کہنا ۔

**Allumette : (n)** [ Fr.] ماچس ؛ دیا سلائی ۔

**Allure : (v)** [ OFr."alurer","f."a+lurer"] (۱) للچانا ؛ حرص دلانا ؛ طمع دلانا ؛ سبز باغ دکھانا ؛ فریب دینا ؛ ورغلانا ؛ ترغیب دینا ۔ (۲) رجھانا ؛ پرچا لینا ؛ فریفتہ کر لینا ۔

**Allure : (n)** [ Fr.] خوش طبعی ؛ انداز ؛ چہرہ بشرہ ؛ نشان ۔

**Allurer : (n)** طمع دلانے والا ؛ ترغیب دینے والا ؛ راغب کرنے والا ؛ فریب دینے والا ؛ موہ لینے والا ۔

**Alluring : (a)** دل کش ؛ دل چسپ ؛ جالب ؛ جاذب ؛ پر فریب ؛ ورغلانے والا ۔

**Alluring glands : (n)** جاذبی غدود ۔

**Alluringly : (adv)** فریفتہ کرنے کے انداز میں ۔

**Allurement : (n)** اغوا ؛ فریب ؛ لالچ ؛ طمع ؛ حرص ؛ سبز باغ ؛ دل کشی ؛ دل فریبی ؛ جالبیت ؛ جاذبیت ۔

**Allusion : (n)** ( L."allusionem"] تلمیح ؛ اشارہ ؛ کنایہ ( کسی قصہ کی طرف ) ۔

**Allusive : (a)** [ L."allus-","alludere"] پر تلمیح ؛ پر کنایہ ؛ کنایہ آمیز ؛ تلمیح دار ؛ کنایہ دار ۔

**Allusively : (adv)** تلمیحاً ؛ کنایتاً ؛ بالکنایہ ؛ بطور اشاریہ ؛ بطور کنایہ ۔

**Allusiveness : (n)** کنایہ آمیزی ؛ تلمیح داری ۔

**Alluvial : (a)** [ L."aluvium"] تہ نشین ؛ تہ نشین شدہ ؛ رسولی ؛ سیلابی ۔

**Alluvial cone : (n)** سیلابی مخروط ۔

**Alluvial plane : (n)** سیلابی میدان ۔

**Alluvion : (n)** [ L."alluvionem"] (۱) موجوں کی ٹکر ( کناروں / ساحل سے ) ۔ (۲) سیلاب ؛ باڑھ ۔ (۳) وہ مادے جو سیلاب کے بعد جمع ہو جاتے ہیں ۔ (٤) ( قانون ) دریا بر آر ؛ نو بر آمد زمین / اراضی ؛ وہ جدید زمین جو پانی کے عمل سے بنی ہو ؛ دریا ساختہ اراضی ؛ دریا برآمد ۔

**Alluvium : (n)** [ L."alluvius"] وہ مٹی ، ریت جو سیلاب کے ذریعہ سے آکر جمع ہو گئی ہو ؛ دریا بر آر ؛ زمین رسولی ؛ سیلابی مٹی ۔

**Allwork : (n)** خانہ داری کے سب کام ۔

Maid of all work : ہر کارہ خادمہ ۔

**Ally : (v)** [ L."alligare"] (۱) شریک ہونا ؛ رفیق ہونا ؛ (تاریخ و سیاسیات ) حلیف ہونا ( شخص یا سلطنت میں ) ۔

**Ally : (n)** (۱) شریک ؛ رفیق ؛ (تاریخ و سیاسیات) حلیف ( شخص یا سلطنت میں ) ؛ پتھر کی گولی ( انٹا ) ۔

**Ally/Alley/Alay : (n)** [abbrev.of Allabaster] سفید سنگ مرمر ۔

**Allyl : (n)** [ L."all (ium) + -YL ] ایک یك گرفت ہائیڈرو کاربن جزو مستقل ( $C_3H_5$ ) ۔

**Allyl alcohol : (n)** ( کیمیا ) الکحل ۔

**Allylene : (n)** ( کیمیا ) الائلین ۔

**Alma / Almah : (n)** [.Arab."almah"] مصری رقاصہ ۔

**Alma Mater : (n)** مادر علمی ؛ مدارس یا جامعہ کو کہتے ہیں ( لفظی معنی "فیاض ماں" ) ۔

**Almacantar : (n)** [ Fr."almu cantarat","Arab."qantarah"] (۱) ( جمع ) افق کے متوازی کرہ٭ زمین کے دائرے ؛ ارتفاع کے متوازی خطوط ۔ (۲) وقت اور عرض البلد بتانے کا آلہ ؛ المقنطرہ ۔

Alongst : (adv. & prep ) پہلو میں ؛ ساتھ ساتھ ؛ پہلو پہلو۔

Along with : ساتھ ؛ همراه ـ

Aloof : (adv) [A prep.+LOOF ] (۱) علاحده ؛ الگ ؛ دور ؛ فاصلہ پر ؛ دور دور ـ (۲) (جہاز رانی) هوا کے رخ ـ

To stand / keep / hold aloof (from ) : الگ رهنا ؛ دور رهنا ؛ دخل نہ دینا ـ

Aloof : ((a) علاحده ؛ الگ ؛ کنارہ کش ـ

Aloofness : (n) دوری ؛ علاحدگی ؛ تنهائی ؛ علاحده رهنا ؛ دور رهنا ـ

Alopecia : (n) [Gr."alopecia"] داءالثعلب ؛ طالسی ؛ چندلاپن ؛ بے بالی ؛ گنج ـ

Alopecist : (a) داءالثعلب کا معالج ـ

Alorcinic : (n) [AL (OE) + ORCIN+ -IC] ایلوا پر پوٹاش پگھلانے سے جو تیزاب حاصل هو( $C_9H_{10}O_3$ ) ـ

Alose : (n) [L."alosa"] ایک قسم کی مچھلی ـ

Alouatte : (n) [Fr."alouate"] ایک قسم کا بندر جو جنوبی امریکہ میں پایا جاتا هے ـ

Aloud : (adv) [A prep. + LOUD] زور سے ؛ بلند آواز سے ؛ باواز بلند ؛ پکار کر ؛ بالاعلان ؛ علی الاعلان ؛ صریحاً ؛ علانیہ ؛ بداهتًا ؛ کھلم کھلا ـ

Alow : (adv) [A prep.+LOW] (۱) نچلے حصہ میں ؛ نیچے ـ (۲) ( جہاز رانی ) جہاز کے نچلے حصہ میں / نچلے حصہ کے اندر ـ

Alp/Alp /Alp : (n) [L."alpes"] (۱) (جمع) وہ پہاڑ جو فرانس اوراٹلی کو الگ کرتا هے ؛ الپ پہاڑ ـ (۲) پہاڑ کی چوٹی ؛ قلعہ کوہ ـ (۳) ( سوئٹزر لینڈ ) پہاڑی چراگاهیں ؛ مرغزار جو پہاڑ کے دامن میں هوتے هیں ـ (٤) ایک قسم کی چھوٹی چڑیا ـ (٥) عفریت ؛ دیو ـ

Alpaca : (n) [Sp. f. al. Arab art + paco native name] (۱) الپاکا ؛ پیرو کا ایک پشم دار جانور ـ (۲) الپاکا کی اون سے بنا هوا کپڑا ـ

Alpenstock : (n) [mod. Ger.] الپی چھڑی ؛ الپی عصا ( لمبی چھڑی جس میں لوهے کی نکیلی شام لگی هوتی هے اور جس کی مدد سے پہاڑ پر چڑھتے هیں ـ

Alpestrian : (n) [L."alpestri-s+-AN"] الپ پہاڑ پر چڑھنے والا ـ

Alpha : (n) [Gr."alpha"] (۱) عبرانی حروف تہجی کا پہلا حرف ؛ الف ( یونانی حروف تہجی میں ) ـ (۲) مجموعہ نجوم کا خاص ستارہ ـ (۳) (علم کیمیا) کسی مرکب کے متساوی التناسب اعتدال کے کسی سلسلہ کی ابتدا ـ (٤) ( مجازاً ) آغاز ؛ ابتدا ـ (٥)اعدادی ترتیب کا پہلا عدد ـ (٦) تین ریڈیائی شعاعوں میں سے پہلی شعاع ـ

Alpha and omega : (n) آغازو انجام ؛ اول و آخر ـ

Alpha centauri : (n) ( فلکیات ) کوکبہ کا سب سے روشن ستارہ ؛ نیّر ؛ جیسے الف قنطوروس ؛ نیر قنطورس ـ

Alpha charge : (n) ( کیمیا ) ایلفا چارج ـ

Alpha decay : (n) ( طبیعیات ) ایلفا زوال ـ

Alpha disintegration : (n) ( کیمیا ) ایلفا انتشار ـ

Alpha particle : (n) ( کیمیا و طبیعیات ) ایلفا زرہ ـ

Alpha ray : (n) ( کیمیا ) ایلفا شعاع ـ

Alpha rays / a-rays : (n) وہ ایلفا شعاع جو تیز حرکت میں هو ـ

Alphabet : (n) [Gr."Alpha","Beta"] (۱) حروف تہجی ؛ ابجد ؛ الف بے ـ (۲) اولیات ؛ مبادیات ـ

Alphabetarian : (n) مبتدی ـ

Alphabetic : (a) حروف تہجی کا ؛ ابجدی ـ

Alphabetic dictionary : (n) ( لسانیات ) ابجدی لغت ـ

Alphabetic classified catalogue : ابجدی موضوعی کیٹیلاگ ـ

Alphabetic sound : (n) ( لسانیات ) ابجدی آواز ـ

Alphabetic subject index : ابجدی مضمون وار اشاریہ ـ

Alphabetic writing : (n) ( لسانیات ) ابجدی تحریر ـ

Alphabetical : (a) ترتیب الف بائی ؛ ابجدی ؛ ردیفی ـ

Alphabetical sentences : (n) ( تجارت و معاشیات ) بالترتیب تہجی جملے ـ

Alphabetically : (adv) حروف ابجد کے طریقہ پر ؛ بترتیب حروف تہجی ؛ ردیف وار ـ

**Alphabetics : (n)** آوازوں کو بذریعہ حروف ظاہر کرنے کا علم ۔

**Alphabetism : (n)** (۱) حروف تہجی کے ذریعہ بولی کی آواز کا بطور علامت اظہار ۔(۲) حروف تہجی کے بعض حرفوں کا دستخط وغیرہ کی حیثیت سے استعمال ۔

**Alphabetize : (n)** (۱) حروف تہجی کے ذریعہ ظاہر کرنا ؛ تحریر میں لانا ۔ (۲) الفبا کی ترتیب میں رکھنا ؛ ردیف وار رکھنا ۔

**Alphabets : (n)** ( لسانیات ) حروف ھجا؛ حروفِ تہجی ۔

**Alphenic : (n)** [Arab al + pers. fanid, refined sugar] دانہ دار مصری یا شکر ۔

**Alphitomancy : (n)** [Gr."alphitomantis"] (تاریخ و سیاسیات) جو کے دانوں سے پیشین گوئی ۔

**Alphitomorphous : (a)** [Gr."alphiton+morphe"+-ous] شکل میں جو کے آٹا کی طرح ؛ آرد جو کے مشابہ ( بعض سمارو غ کے متعلق بولا جاتا ھے) جو خوردبین سے دیکھا جاتا ھے ۔

**Alphonsin : (n)** [Alphonsus, Ferrier of Naples] جسم سے گولی نکالنے کا ایک آلہ جس میں تین لچک دار شاخیں ھوتی ھیں ۔

**Alphonsine : (n)** Castile کے بادشاہ الفنسانش کا ؛ اس کی ایجاد کردہ تقویم کو کہا جاتا ھے ۔

**Alphorn : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) ایلپ ھورن ؛ ایک قسم کا بارہ سنگھا ۔

**Alphos : (n)** [Gr."alphos"] برص ، پیسی ؛ جلد کا سفید داغ ۔

**Alpine : (a)** [L."alpinus"] آلپ پہاڑ کے متعلق ؛ آلپی ؛ بلند۔

**Alpinist : (n)** آلپ پیما ؛ آلپ پر چڑھنے والا ؛ آلپ سیر ۔

**Alpist : (n)** [Fr."alpiste"] Canary گھاس کا بیج ۔

**Alquifou : (n)** [Cat. alcofol ALCOHOL] خام سیسہ ، جو توڑنے پر سنگ سرمہ کے مشابہ ھوتا ھے اور جسے کمہار سبز روغنی رنگ کیلئے استعمال کرتے ھیں ۔

**Already : (adv)** [ALL adv+READY] (۱) پہلے سے ؛ قبل سے ۔ (۲) ابتک ؛ اس وقت تک ۔

**Alright : (a or adv)** All right کی ایک شکل جو اکثر مستعمل ھے ۔

**Alsatia : (n)** [L."El-sass"] صوبہ السا‌س جو فرانس اور جرمنی کے درمیان جھگڑے کا علاقہ رھا ھے ۔(۲) مجرموں کی پناہ گاہ ( لندن کی ایک خانقاہ جہاں پہنچ کر مجرم قانون کیگرفت سے محفوظ ھو جاتا ھے ) ۔

**Alsatian : (a)** (۱) السا‌سی ۔(۲) ایک قرض دار یا مجرم جو پناہ گاہ میں ھو ۔

**Alsike : (n)** [Alsike in Sweden] ایک قسم کی تین پتیا گھاس ۔

**Alsinaceous / Chickweed (a)** [Gr. "alsine"+ - ACEOUS] ایک قسم کا باریک پتیوں کا کم بڑھنے والا پودا ۔

**Also : (adv)** [ALL adv + So (OE. all+sw)] بھی ؛ نیز ؛ ھم ؛ اور ؛ علاوہ ؛ مزید ۔

**Also-ran : (n)** (گھوڑدوڑ میں) پہلے، دوسرے اور تیسرے نمبر پر آنے والے گھوڑوں کےعلاوہ تمام گھوڑے ۔

**Alstonite : (n)** [f. Alston in Cumber land] ایک قسم کا پتھر ۔

**Alt : (n)** [L."altum"] (۱) اونچا سر ؛ پنچم سے اوپر کا سر ۔ (۲) ( مجازاً ) امنگ میں ۔

**Altaian / Altaic : (a)** [f. Altai] کوھستان الطائی کے آس پاس والا ۔

**Altaite : (n)** [f. Altai, (mountains in Asla) + - ITE] معدنیات کی ایک اصطلاح ۔

**Altaltissimo : (n)** [It.] بلند ترین چوٹی ۔

**Altar : (n)** [L."altare", f."altus"] (۱) ( تاریخ و سیاسیات ) قربان گاہ ۔(۲) عشائے ربانی کی میز ؛ مائدہ مقدسہ ۔(۳) عبادت کا ایک مقدس مقام ۔(٤) مجموعہ ستارگان بنام Ara ۔

**High altar :** کسی گرجا یا کلیسا کا اعلی عہدہ دار ۔

**To lead a bride to the altar :** شادی بیاہ کی رسم ادا کرنا ؛ شادی کرنا ؛ بیاہ کرنا ۔

**Altar bread : (n)** عشائے ربانی کی میز کی روٹی ؛ قربانی روٹی ۔

**Altar cloth : (n)** (۱) قربان گاہ کا کپڑا ؛ قربان گاہ پوش ۔ (۲) ایک ریشمی کپڑا جو عشائے ربانی یا عبادت کے وقت استعمال کیا جاتا ھے ۔

**Altar fire : (n)** قربان گاہ کی آگ ؛ (مجازاً) مذھبی مراسم ۔

Altar front : (n) قربان گاہ کے سامنے کا چوکھٹا یا لٹکا ہوا کپڑا ۔

Altar frontal /Altar facing : (n) قربان گاہ کے سامنے کا چوکھٹا یا لٹکا ہوا ریشمی کپڑا ۔

Altar mound : (n) چبوترے پر بنا ہوا ٹیلا جس پر قربانیاں دیتے تھے : قربانی کا ٹیلا ۔

Altar piece : (n) منقش پردہ یا مجسمہ جو قربان گاہ کے پیچھے یا اوپر ہو ۔

Altar plate : (n) عشائے ربانی کا قاب ۔

Altar pyx : (n) ( کلیسائے رومی میں ) وہ برتن جس میں عشائے ربانی کی متبرک روٹی رکھی جاتی ہے ۔

Altar rails : (n) وہ کٹہرے جو قربان گاہ کو محصور کرتے ہیں ۔

Altar screen : (n) قربان گاہ کے پیچھے کا پردہ ۔

Altar slab : (n) ( تاریخ ) پتھر جس پر رکھ کر قربانی کی جاتی ہے ۔

Altar stead : (n) ( تاریخ ) قربانی کی جگہ ۔

Altar stone : (n) ( تاریخ ) قربانی کا پتھر ؛ وہ پتھر جو قربان گاہ کے سرے پر ہو ۔

Altar tomb : (n) ( تاریخ ) قربان گاہ کا مقبرہ ؛ قربانی مقبرہ ؛ قربان گاہ کی مانند ایک اونچا مقبرہ ۔

Altar way /Altar wise : (adv) مثال قربان گاہ ۔

Altarage : (n) (۱) قربان گاہ پر چڑھاوے کی آمدنی ۔ (۲) قربان گاہ کو برقرار رکھنے کا سرمایہ ۔

Altared : (a) قربان گاہ سے اراستہ یا قربان گاہ بنایا ہوا ۔

Altarist : (n) کلیسا کا ایک پادری جو یہ دیکھتا ہے کہ قربان گاہ پر عبادت کرنے کےلئے کن کن چیزوں کی ضرورت ہے ۔

Altarlet : (n) چھوٹی قربان گاہ ۔

Altazimuth : (n) [ALT (ITUDE)+AZIMUTH] آلہ سمت و ارتفاع ؛ وہ آلہ جس سے اجرام فلکی کی سمت اور ارتفاع معلوم کرتے ہیں ۔

Alter : (v) [med. L."alterare", f."alter"] تبدیل کرنا ؛ بدلنا ؛ متغیر ہونا ؛ پلٹنا ؛ تبدیل ہونا ؛ ترمیم کرنا ۔

Alter ego : (n) [L.] (۱) ہم زاد ؛ جانی دوست ؛ ایک جان دو قالب ۔

Alter egoism : (n) تبادلی انانیت ۔

Alterability : (n) تغیر پذیری ؛ بدلنے کی صلاحیت ۔

Alterable : (a) [L.] قابل تغیر ؛ قابل تبدیل ؛ تغیر پذیر ۔

Alterableness : (n) تغیر پذیری کی کیفیت ۔

Alterably : (adv) تغیر پذیری سے ؛ تبدیلی سے ۔

Alterant : (n) & (a) [Fr."alterant"] تغیر پیدا کرنے والا ؛ تبدیلی پیدا کرنے والا ۔

Alteration : (n) [L."alterationem"] (تجارت و معاشیات) تبدیلی ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) ردو بدل ؛ تغیر ؛ تبدل ؛ ( انتظامیہ ) تبدیلی ؛ اصلاح (حیوانیات) ؛ ترمیم (کامرس) ؛ (فلسفہ و نفسیات) تبدیلی ؛ (لسانیات) تغیر ۔

Material alteration : ( تجارت ) نمایاں تبدیلی ۔

Alteration in policy : ( تجارت ) پالیسی میں تبدیلی ۔

Alteration of meaning : ( لسانیات ) تغیر معنی ۔

Alterative : (a) [L. "alterat-", "alterare"] (۱) مائل بہ تبدیلی ؛ راجع بہ تغیر ؛ تبدیل جو ۔ (۲) محلل ؛ محلل دوا ، علاج ؛ منضج ۔

Altercate : (v) [L."altercat-","atercavi"] جھگڑا کرنا ؛ مباحثہ کرنا ؛ نزاع کرنا ؛ سب و شتم کرنا ؛ بحثنا ؛ توتو میں میں کرنا ۔

Altercation : (n) [L."altercationem"] جھگڑا ؛ مباحثہ ؛ نزاع ؛ بحث ؛ توتو میں میں ؛ تنازعہ ؛ مناقشہ ؛ مشاجرہ ؛ ستیزہ ۔

Alterer : (n) تبدیل کرنے والا ؛ عوض کرنے والا ؛ بدلنے والا ۔

Altering : (n) تبدیلی ؛ تغیر ۔

Alterity : (n) [Fr."alterite"] مختلف ہونا ؛ دوسرا ہونا ؛ اختلاف ؛ غیر شے ۔

Altern : (a) [L."alternus"] متبادل ۔

Alternance : (n) ( لسانیات ) تبادل ۔

Alternant : (a) [L."alternare"] (۱) (معدنیات) گنڈے دار ' مرشح ( ایک قسم کی پرت کے بعد دوسری قسم کی پرت کا سلسلہ ) ؛ پرت دار ۔ (۲) مقدار متبادل ۔ (۳) (لسانیات) متبادل ۔

Alternant zero : (n) ( لسانیات ) صفر متبادل ۔

Alternate : (a) [L. "alternatus", "alternare"] (۱) دو قسم کی چیزوں کا ( یکے بعد دیگرے ) سلسلہ ۔ (۲) متناوب (ریاضی) ؛ متبادل (طبیعیات) ۔ (۳) باھمی ؛ دو طرفہ ؛ باھم دگر ؛ بالمقابل ؛ ( انتظامیہ ) متبادل ؛ یکے بعد دیگرے ۔ (٤) نوبت بہ نوبت ؛ باری باری سے ؛ (تاریخ و سیاسیات) یکے بعد دیگرے ؛ متبادل ۔

Alternate : (v) باری باری سے کرنا یا رکھنا یا ھونا ؛ باری باری ایک چیز کو دوسری چیز سے بدلنا ؛ ایک متبادل اجزاء رکھنا ؛ متبادل اجزاء پر مشتمل ھونا ؛ باری باری سے ظاھر ھونا ؛ نوبت بہ نوبت آنا ۔

Alternate angle : (n) ( طبیعیات ) زاویہ متبادلہ ۔

Alternate delegate : (n) (تاریخ و سیاسیات) متبادل مندوب ۔

Alternate generation : (n) نباتیات کی ایک اصطلاح ۔

Alternate interpretation : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) متبادل تشریح ؛ متبادل ترجمانی ۔

Alternate proportion : (n) متبادل تناسب ۔

Alternate representative : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) متبادل نمائندہ ۔

Alternate segment : (n) ( طبیعیات ) متبادل قطع ۔

Alternately : (adv) باری باری سے ؛ متبادل طریقہ پر ؛ ( طبیعیات ) باری باری ۔

Alternating : (a & n) ( طبیعیات ) نوبتی ؛ نوبت ؛ نوبت ظاھر ھونا ؛ باری باری سے آنا ۔

Alternating axis : (n) ( طبیعیات ) نوبتی اکسس ؛ نوبتی دھرا ؛ نوبتی محور ۔

Alternating current : (n) ( طبیعیات ) نوبتی کرنٹ ؛ نوبتی رو ؛ متبادل رو ۔

Alternating field : (n) ( طبیعیات ) نوبتی میدان ۔

Alternating potential : (n) ( طبیعیات ) نوبتی منحصر ۔

Alternating psychosis : (n) متبدل خلل نفسی ' متبدل حالت نفس ۔

Alternating series : (n) ( طبیعیات ) نوبتی سلسلہ ۔

Alternatingly : (adv) باری باری سے بطور متبادل ۔

Alternation : (n) [L. "alternationem"] دیکھو Alternate

Alternation morph : (n) ( لسانیات ) متبادل صرفیلا ۔

Alternation of generation : ( حیوانیات ) تبادلہ نسل ۔

Alternative : (a) [L."alternativus", L."alternat-"] (۱) دو چیزوں میں سے ایک ؛ یہ یا وہ ' (انتظامیہ) دو میں سے ایک ' امر اختیار ' امر اختیاری ؛ بدل ۔ (۲) دوسری صورت ؛ طریقہ آخر ' (فلسفہ و نفسیات) بدل ' (لسانیات) متبادل ؛ تردیدی ۔ (۳) اختیار انتخاب ؛ بدل ؛ عوض ( دو میں سے ایک کا انتخاب ) ' (معاشیات و سماجیات) متبادل ۔ (٤) چارہ کار ؛ سبیل ؛ صورت ؛ (تاریخ و سیاسیات) چارہ کار ؛ چارہ ۔ (٥) کئی امکانات میں سے ایک ؛ ایک صورت ۔

Alternative benefit : (n) ( تجارت ) متبادل مفاد ۔

Alternative class : (n) ( لسانیات ) متبادل مجموعہ ۔

Alternative cost : (n) ( تجارت ) متبادل لاگت ۔

Alternative hypothesis : (n) ( سماجیات ) متبادل مفروضہ ' ( شماریات ) دیگر فریضہ ۔

Alternative promise : (n) ( تجارت ) متبادل وعدہ ۔

Alternative rate : (n) ( تجارت ) متبادل شرح ۔

Alternative route : (n) ( تجارت ) متبادل راستہ ۔

Alternative tariff : (n) ( تجارت ) متبادل محصول ۔

Alternative title : (n) متبادل عنوان ۔

Alternatively : (adv) بہ صورت دیگر ؛ بہ طریقہ آخر ۔

Alternator : (n) ( طبیعیات ) الٹرنیٹر ۔

Three phase alternator : ( طبیعیات ) سہ ھیئتی الٹر نیٹر ۔

Two phase alternator : ( طبیعیات ) دو ھیئتی الٹر نیٹر ۔

Altemi -: دیکھو Alternate / alternately

Altemipetalous : (a) مبادل برگی ۔

Altemipinnate : مبادل پری ؛ تبادل پره دار ۔

Altemity : (n) [L."altemus+-ITY"] ویلس کی شاعری کے قافیوں میں صامتوں اور ان کے مقابل مصوتوں کا باهمی تبادله ۔

Alterperiodogram : (n) ( شماریات ) متبادل اوقاتی خاکه ۔

Althaea : (n) [Gr."althaea"] پودوں کی ایک جنس ۔

Althing : (n) [ON."al-ping"] آئیس لینڈ کی مجلس عوام ۔

Althing man : (n) اس مجلس کا رکن ۔

Althionic : (n) [AL(COHOL)+Gr."thion"+-IC] الکحل کو گندھك کے تیزاب کے ساتھ گرم کرنے سے جو شے پیدا هوتی هے ( $C_2H_4SO_4$ ) ۔

Although : (conj.) باوجودیکه ؛ اگرچه ؛ گو ؛ هرچند ؛ گرچه ؛ بفرض اینکه ۔

Alti - ایك سابقه ۔

Altiloquence : (n) [L."alti+loquentem"] شاندار کلام ۔

Altimeter : (n) [L. alti- + Gr."metron"] ارتفاع پیما ؛ ( طبیعیات ) التی میٹر ؛ بلند پیما ۔

Altimetry : (n) ارتفاع پیمائی ؛ پیمائش ارتفاع ۔

Altisonant : (a) [L."alti+sonantem"] بلند بانگ ؛ بلند آواز ؛ شاندار ۔

Altissimo : (n) [It superl. of alto.] موسیقی کی ایك اصطلاح ۔

Altitonant : (n) [L."altitonantem"] اوپر کی گرج ۔

Altitude : (n) [L."altitudinem "] (۱) بلندی ؛ ( طبیعیات ) ارتفاع ؛ اونچائی ۔(۲) گہرائی ؛ عمق ۔ (۳) (هندسه) خط عمودی کا طول ؛ ارتفاع ۔ (٤) سطح بحر سے بلندی ۔(٥) اونچی جگہیں ؛ بلند مقامات ؛ فراز ؛ مرتفع سطحیں ۔ (٦) ( مجازاً ) رفعت ؛ عظمت ؛ بزرگی ۔ (۷) افق سے کسی شے کی بلندی کا زاویه کے فاصله کے ذریعه اظہار ۔(۸) کسی مثلث کا ارتفاع جو قاعده پر یا قاعده کو بڑھاکر کے اس پر عمود کے ناپ سے هو ۔

Meridian altitude : ( طبیعیات ) میریڈین بلندی ۔

Observed altitude : ( طبیعیات ) مشهود بلندی ۔

Altitude effect : (n) ( طبیعیات ) بلندی اثر ۔

Altitude sickness : (n) ارتفاعی مرض ؛ فضائی مرض ۔

Altitude table : (n) ( طبیعیات ) بلندی تخته ؛ بلندی ٹیبل ۔

Altitudinal : (a) ارتفاع سے متعلق ۔

Altitudinarian : (a & n) تخیل یا عقیده وغیره کی بلندی سے متعلق ؛ بلند خیالات والا ۔

Alto : (n) [It.] (۱) (موسیقی) پاٹ دار آواز ؛ اوج مردانه ؛ اونچے پاٹ کی ( یا بڑی پاٹ دار ) مردانه آواز ۔ (۲) ایسی آواز کا گیت ۔(۳) اسی پاٹ کی زنانه آواز ۔(٤) پاٹ دار آواز میں گانے والا ۔(٥) اونچی آواز والا وائلن ۔

Alto-: (a) اونچا ۔

Alto-clarinet : (n) اونچے سر والا الغوزه ۔

Alto-clef : (n) حرف 'C' کی کنجی جو 'C' کے حامل سُر کے وسطی خط پر لگی هوتی هے ۔

Alto fagatto : (n) الغوزه کی مانند مگر اس سے اونچے سر والا آله٘ موسیقی ۔

Alto-relievo : (n) [It] ابھری هوئی تصویر یا مورت ؛ منبّت کاری ؛ تصویر بر جسته ؛ ابھرواں مجسمه ۔

Altogether : (adv.) [ALL+TOGETHER] سب ملاکر ؛ لے دے کر ؛ کل ملا کر ؛ بحیثیت کل ؛ من حیث الکل ؛ بحیثیت مجموعی ؛ تماماً ۔

For altogether : همیشه کے لئے ۔

Altogether : (n) جمله ؛ بالکل ؛ یکسر ؛ کل ؛ مجموع ؛ همگی ۔

Altoviola : (n) [It.] اونچے سر والا وایولا ۔

Altruism : (n) [L."alteri huic"] ایثار ؛ بے نفسی ؛ دوسروں کی بہبودی کا جذبه ؛ ایثاریت ؛ نوع پرستی ؛ (فلسفه و نفسیات) نظریه فلاح عامه ؛ جذبه فلاح عامه ؛ (سماجیات) بےنفسی ؛ بےغرضی ۔

Altruist : (n) ( فلسفه و نفسیات ) پیرو نظریه فلاح عامه ؛ صاحب ایثار ؛ نوع پرست ۔

Altruistic : (a) ( سماجیات ) بے غرضانہ : ایثار آمیز : نوع آمیز : نوع پرستانہ ۔

Altruistic hedonism : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) ہم فلاحی لذتیت ۔

Altruistically : (adv) بے غرضانہ ' حسبةً للّٰہ ۔

Aludel : (n) [Arab.] بوتہ کیمیا گری : ایلوڈل : شیشہ کی نلی جو تصعید کے کام آتی ہے ۔

Alum : (n) [L."alumen"] (۱) ( کیمیا ) پھٹکری : زاج : زاج سفید ۔(۲) نمک جس میں پھٹکری ہو : زاجی نمک ۔(۳) زاج آگیں : زاج آمیز ۔ (٤) ( معدنیات ) مختلف معدنیات : اصلی اور نقلی پھٹکری : احجار الشب ۔

Alum : (v) پھٹکری سے تیار کرنا ۔

Alum brado : (n) [L."alluminare"] سولھویں صدی عیسوی کے فرقہ اشراقین کا فرد ۔(۲) روشن ضمیری کا مدعی ۔

Alum burnt : (n) زاج برشتنہ ۔

Alum cake : (n) ( کیمیا ) کیک پھٹکری ۔

Alum flower : (n) ( کیمیا ) پھول پھٹکری ۔

Alum fock : (n) پھٹکری کا مرکب ۔

Alum schist / Alum shale / Alum slate : پھٹکری کے مرکبات ۔

Alum stone : (n) (کیمیا) سنگ پھٹکری : معدنی پھٹکری ۔

Alumian : (n) [f. ALUMINA] الومونیم کاایک سفید سلفیٹ ۔

Alumina : (n) [L."alumen",Fr."alumine"] ایک قسم کی مٹی : الومینا : الومینیم اور آکسیجن کا ایک مرکب : پھٹکری کا اساسی عنصر : ( کیمیا ) الومینیا : گل پاک ۔

Aluminate : (n) الو مینا اور دوسرے طاقتور اساسوں کا مرکب ۔

Aluminate : (v) [L."aluminat-us"] پھٹکری کا کسی دوسری چیز کے ساتھ ملانا یا داخل کرنا : ( کیمیا ) ایلومینٹ ۔

Aluminic : (a) ایلومینیم سے متعلق ۔

Aluminide : (n) ( کیمیا ) الومینائڈ ۔

Aluminiferous : (a) [L."alumin"-ALUM+-(i)FEROUS] جس چیز میں پھٹکری ہو : زاج آمیز : زاج دار : ( کیمیا ) ایلومینیم گیر ۔

Aluminiform : (a) پھٹکری کی شکل کا : مثل پھٹکری : زاج نما : زاج مانند ۔

Aluminite : (n) [L."alumin"+ITE] ( معدنیات ) الومینا کا ایک غیر شفاف سفیدی مائل مرکب ۔

Aluminium : (n) ( کیمیا ) ایلومینیم : ایک سفید ، پرآواز ، پیٹنے سے بڑھنے والی ملائم دھات ۔

Aluminium acetate : (n) ( کیمیا ) ایلو مینیم ایسیٹیٹ ۔

Aluminium basin : (n) ( کیمیا ) ایلو مینیم بیسن ۔

Aluminium bronze : (n) ایلو مینیم اور تانبے کا ایک بھرت ۔

Aluminium carbide : (n) ( کیمیا ) ایلو مینیم کاربائیڈ ۔

Aluminium chloride : (n) ( کیمیا ) ایلو مینیم کلورائیڈ ۔

Aluminization : (n) ( کیمیا ) ایلو مینانا ۔

Aluminize : (v) پھٹکری ملانا یا داخل کرنا ۔

Alumino-silicate : (n) ( کیمیا ) ایلو مینو سیلیکیٹ ۔

Alumino-thermic-process : (n) ( کیمیا ) ایلو مینو تھرملک طریقہ عمل ۔

Aluminoferic : (a) ( کیمیا ) ایلومنو فیرک ۔

Aluminon : (n) تجرباتی عمل میں استعمال ہونے والا الو منیم برق پارہ ( ion ) کا مرکب ۔

Aluminontest : (n) ( کیمیا ) ایلو منون جانچ ۔

Aluminous : (a) [L."aluminosus"] پھٹکری یا ایلو مینا رکھنے والا یا اس کی صفت رکھنے والا ۔

Aluminose : (a) دیکھو Aluminous

Alumish : (a) [ALUM+ISH] پھٹکری سے کسی قدر مشابہ ۔

Alumnus : (n) [L.=afoster child; f."alere"] کسی اسکول یا جامعہ کا طالب علم : شاگرد : تربیت یافتہ : فارغ التحصیل ۔

Alumroot : (n) مختلف پودوں کی سخت جڑیں ۔

Alundum : (n) ( کیمیا ) ایلنڈم ۔

Aluniferous : (a) [Fr."alumifire"] دیکھو Aluminiferous

Alunite : (n) [Fr."alum"] ( معدنیات ) ایک معدنی شے جس میں پھٹکری اور الیمینم ھائیڈریٹ پایا جاتا ھے ؛ ( کیمیا ) ایلو نائٹ ۔

Alunogen : (n) [Fr."alun+-GEN". (producing] ( معدنیات ) الومینا کا پر آب سلفیٹ ؛ ( کیمیا ) ایلو نوجن ۔

Alutaceous : (a) [L."alutacius", f."aluta"] بنائے ہوئے چمڑے کی صفت یا رنگ کا ۔

Alveary : (n) [L."alvearium"] (۱) مدھ مکھی کا چھتا ۔ (۲) کئی زبانوں کے ایک پرانے لغت کا نام ۔(۳) بیرونی کان کا سوراخ ۔

Alveated : (a) [L."alveatus"] چھتے کی طرح کھوکھلا ؛ محراب دار ؛ محرابی ؛ کھدا ہوا ۔

Alveo-palatal : ( لسانیات ) لث تالوئی ۔

Alveolae : (n) [L."alveolus"] ( لسانیات ) لثہ ۔

Alveolar : (a & n) [L."alveolus"] (۱) دانتوں کی قفلیوں یا اوپر کے جبڑے کے اس حصہ سے متعلق ۔ (۲) سوراخ سوراخ ؛ خانہ خانہ ؛ شہد کے چھتے کا خانہ ؛ حفرہ دار ؛ جوفیزی ۔ (۳) دانتوں کی قفلی ۔(٤) ایک قسم کی مچھلی کا مخروطی نوکدار حصہ ۔

Alveolar arch : (n) ( لسانیات ) لثوی قوس ( جبڑا ، لثاہ ) ۔

Alveolar region : (n) ( لسانیات ) لثوی مقام ۔

Alveolar stop : (n) ( لسانیات ) لثوی بند شیہ ۔

Alveolar zone : (n) دیکھو Alveolar region

Alveolariform : (a) شہد کے چھتے کی شکل کا ۔

Alveolate : (a) خلیایا ؛ خانہ خانہ ؛ چھتا نما ۔

Alveoliform : (a) خانہ خانہ بنایا ہوا ( شہد کے چھتے کی مانند )۔

Alveolite : (n) سفید کھلی میں پایا جانے والا مونگے کا فسیل ( Fossil ) ۔

Alveolitis : (n) ورم مسوڑھا ؛ ورم جوفیزہ ۔

Alveolotomy : (n) مسوڑھا شگافی ہونا ۔

Alveolus : (n) [L. dim. of "alveus"] (۱) چھوٹا خانہ ( دانت کی قفلی جس میں دانت بیٹھا ہوتا ہے ) ؛ جوفیزہ ۔(۲) شہد کے چھتے کا خانہ ۔(۳) ایک قسم کی مچھلی کا مخروطی نوک دار حصہ ۔

Alveus : (n) [L.] خول ؛ جوف ؛ نالی ؛ خیارہ بحر ؛ خیارہ دریا ۔

Alvine : (a) [L."alvinus"] (۱) شکمی ؛ بطنی ۔(۲) شکم اور اس کے اندر کی چیزوں سے متعلق ۔

Alway / Always : (adv) (۱) ہمیشہ ؛ سدا ؛ مدام ؛ ہمہ وقت ۔ (۲) ہر وقت ؛ ہمہ دم ؛ ہر موقع پر ۔ (۳) پھربھی ؛ تاہم ؛ بہر حال ؛ بہرصورت ؛ ہر حالت میں ؛ کسی طرح سے ۔

Aly / Aley : (a) [f. ALE] بوزہ کا یا بوزہ جیسا ۔

Alyssum : (n) [Gr."a+lyssa"] ایک قسم کے چار پنکھڑی والے پھول کا پودا ؛ الوسن ۔

Sweet alyssum : ایک قسم کا پھول ۔

Alzheimer's disease : [translation of German "Alzheimerschekrankheit"] کم عمری میں فتور عقل ۔

Am : (v) ( میں ) ہوں ؛ دیکھو Be

Amability : (n) [L."amabilitas", f."amabili"] پسندیدگی ؛ دل پذیری ؛ خوش ادائی ؛ شیریں مزاجی ۔

Amacratic : (a) [Gr."ama + cratos"] پرتو ڈالنے والے جسم کی شعاعوں کو ایک نقطہ ماسکہ پر متحد کرنے والا ۔

Amacrine : (n) [a + macr -+ Gr.in-,is] بے عورہ ۔

Amadavat : (n) [Indian ] ایک بھورے رنگ کی گانے والی ہندوستانی چڑیا جس پر سفید نشان ہوتے ہیں ۔

Amadelphous : (a) [Gr."ama+adelphos"+-ous] غول پسند ؛ گروہ دوست ۔

Amadou : (n) [Fr."amadou"] شتابہ ؛ جو جلانے اور خون بند کرنے کے کام آتا ہے (ایک قسم کا آتش گیر مرکب ) ؛ آتش زنہ ۔

Amah : (n) [Anglo-Ind. ama] انّا ؛ دایہ ؛ دودھ پلانے والی ۔

**Amain : (adv) [A prep. MAIN]** (۱) زور سے ؛ شدت سے ؛ شدت کے ساتھ ؛ تندی سے ۔ (۲) بہت جلدی ؛ جلدی سے ؛ پوری تعداد کی قوت سے ۔

**Amalgam : (n) [Fr."amalgama," Gr."malassin"]** (۱) ممزوج ؛ املغم (کسی دھات کا مرکب پارے کے ساتھ) سیمابی‌ممزوج ؛ (کیمیا) پارہ ؛ بھرت ؛ املغم ۔ (۲) مخلوط ؛ مرکب ۔ (۳) (مجازاً) مختلف عناصر کا مکمل امتزاج ۔

**Native amalgam :** پارے کے ساتھ چاندی یا سونے کا قدرتی ممزوج جو کولمبیا میں پایا جاتا ہے ۔

**Amalgamate : (a) [L."amalgamatus","amalgamare"]** (۱) ملغم ؛ مخلوط ؛ ممزوج ۔ (۲) ملی جلی، خاص کر زبانوں کے لئے ۔

**Amalgamate : (v)** (۱) ملانا ؛ ملنا ؛ آمیزش کرنا یا ہونا ۔ (۲) متحد کرنا ؛ مربوط کرنا ؛ مخلوط کرنا (فرقوں، جماعتوں ، خیالات وغیرہ کو) ۔ (۳) ( دھاتوں کے متعلق ) پارے کے ساتھ ملانا۔ (٤) (مجازاً) ملانا ( دو عناصر کو جو ہم جنس کل ہو جائیں ) ۔

**Amalgamated : (a)** ( کیمیا ) پارہ بھرتا یا ؛ ملغم ۔

**Amalgamatic : (a)** مائل بہ امتزاج ؛ مائل بہ اختلاط ؛ جس میں ملانے کی خاصیت ہو ؛ امتزاج کرنے والا ؛ سمونے والا ۔

**Amalgamating : (a & n)** امتزاج کرنے والا ؛ شمولی ۔

**Amalagamating language : (n)** ( لسانیات ) شمولی زبان ۔

**Amalgamation : (n)** (۱) (کامرس) امتزاج ؛ آمیزش ؛ اختلاط ؛ ارتباط ؛ (تاریخ و سیاسیات) آمیزش ۔ (۲) (مجازاً) ایک یکساں کل میں آمیزش کرنے کا عمل ؛ ( کیمیا ) پارہ بھرتانا ؛ تلغیم ؛ ( انتظامیہ ) شمول ؛ انضمام ؛ اختلاط ؛ ( لسانیات) ادغام ( Fusion ) ؛ (معاشیات) انضمام ؛ جوڑ۔ (۳) سیماب کے ساتھ مخلوط ہونے کی حالت ؛ دھاتوں کا مخروج ۔ (٤) اتحاد ہم جنسی ۔

**Amalgamator : (n)** (۱) آمیزندہ ؛ خلط کرنے والا ؛ ملانے والا ؛ متحد کرنے والا ؛ مربوط کرنے‌والا ۔ (۲) سرکاری تجارتی کمپنیوں کو متحد کرنے والا ۔ (۳) چاندی کو کچی دھات سے پارہ ملا کر نکالنے والا آلہ ۔

**Amalic : (n) [Gr."amalos"]** ایک کیمیاوی اصطلاح ۔

**Aman : (n) [Hindi." aman"]** ایک قسم کا چاول جو برسات میں ہندوستان میں پیدا ہوتا ہے ۔

**Amandine : (a) [Fr. f. amande + INE]** بادام سے تیار کردہ یا بادام کے ساتھ پیش کیا ہوا ۔

**Amanous : (a) [a + manus (hand)]** بے ہاتھ کا ۔

**Amanitine : (n) [Gr."a sort of fungi"+INE]** زہریلے سماروغ کا فعال خواب آور اساسی جزو ۔

**Amanuensis : (n) [L."servus a manu"+-ensis]** منشی ؛ کاتب ؛ لکھنے والا ؛ املا نویس (جو سن کر لکھے) ۔

**Amaracus : (n) [Gr."amaracos"]** ایک خوشبودار پودا جو کریٹ ( Crete ) میں پیدا ہوتا ہے ۔

**Amarant : (n) [Gr."amarantos"]** (۱) سدا بہار پھول ۔ (۲) پھولوں کی ایک قسم ؛ گل اشرفی ؛ گل وسیم ؛ گل جاوید ۔ (۳) ارغوانی رنگ ۔

**Amarant (h)aceous : (a)** سدا بہار پھولوں کی طرح یا خاصیت کا ۔

**Amarant (h)ad : (n)** سدا بہار پھولوں کی جنس کا شریک ۔

**Amarant(h)ine : (a)** (۱) سدا بہار پھولوں کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) سدا بہار ؛ جاوداں ؛ غیرفانی ۔ (۳) ارغوانی رنگ کا ۔

**Amarant(h)oid : (a & n)** گل سدا بہار سے مشابہ یا اس کا شریک ۔

**Amarine : (n) [L."amarus"]** ایک نباتی اساسی جزو ؛ خصوصاً وہ شبہ القلی جو تلخ بادام کے ست پرنوشادر کے عمل سے بنتا ہے جسے Benzoline بھی کہتے ہیں ($C_{21}H_{18}N_2$)

**Amaryllid : (n) [L."amaryllid"-see Amatyllis]** بسل کی جنس کے درجے کا ایک پودا ۔

**Amaryllidaceous : (a)** بسل کی جنس کا ؛ جس کے اندر نرگس، نسرین اور اسی قسم کی چیزیں ہوتی ہیں ۔

**Amaryllis : (n) [Gr."name of a county in Theocritus"]** (۱) Theocritus کی لڑکی کا ایک نام ۔ (۲) پوتی دار پودوں کی ایک جنس ؛ جنس نرگس ۔

Amass : (v)[Fr."amasser", f." d+masser", f." masse"] (۱) ڈھیر لگا دینا ؛ انبار لگا دینا ؛ اکٹھا کرنا ؛ تودہ لگانا ۔ (۲) فراہم کرنا ؛ جمع کرنا ؛ سمیٹنا ؛ بٹورنا ( دولت وغیرہ کا ) ۔

Amasser : (n) جمع کرنے والا ؛ ڈھیر لگانے والا ؛ تودہ لگانے والا ۔

Amassment : (n) ڈھیر ؛ تودہ ؛ انبار ؛ جمع آوری ؛ گرد آوری ۔

Amastia : (a) [a+Gr."mastos"+L."-ia"] پستانی غدود کا فقدان ؛ بے پستانیت ۔

Amateur : (n) [L."amatorem"] (۱) ( سماجیات ) شوقین ۔ (۲) جو کسی فن کو محض غرض سے سیکھے ؛ شائق فن ؛ هوس کار ؛ ( سماجیات ) اتائی ؛ اناڑی ۔ (۳) شوقین کا کام ۔

Amateurish : (a) شوقیہ ؛ محض شوقیہ کام کا ۔

Amateurishly : (adv) شوقیہ ؛ اتائیوں کی طرح ۔

Amateurishness : (n) شوقین پنا ۔

Amateurism : (n) شوقینی ؛ اتائی پن ۔

Amateurship : (n) شوقینی ۔

Amative : (a) [L."amatamare"] عاشق مزاج ؛ عاشقانہ ؛ دوست دار ۔

Amativeness : (n) میلان جنسی ۔

Amatol : (n) ( کیمیا ) امیٹول ؛ ایک زبردست انفجاری مرکب ۔

Amatorial : (a) [L."amatorius"] (۱) عاشق یا عشق بازی کا ؛ عشق انگیز ؛ عشقیہ ۔ (۲) آنکھ کے وہ عضلات جس سے نظربازی یا اشارہ کیا جاتا ھے ۔

Amatory : (a) (۱) عاشقانہ ؛ شھوانی ؛ عشق بازی کا ۔ (۲) عمل حب ؛ تسخیر ؛ عرق حب ؛ شربت حب ؛ جادو ٹونا ۔

Amaurosis : (n) [Gr."amausis"] کلی یا جزوی فقدان بصر ؛ تھوڑا یا پورا اندھاپن ؛ کمنہ ؛ تمر ؛ کم بینائی ۔

Amaurotic : (a) کم بینا ؛ فاقدالبصری کا ( مریض ) ؛ تاریک چشم ؛ اندھا ۔

Amaxophobia : (n) [Gr."amaxo"+L."phobia"] سواری ترسی ۔

Amaze : (v) متحیر کرنا ؛ مبہوت کرنا ؛ ھکا بکا کرنا ؛ استعجاب میں ڈالنا ؛ حیران کر دینا ۔

Amaze : (n) انتہائی تعجب ۔

Amazed : (a) متعجب ؛ متحیر ؛ سرگشتہ ؛ حیران ۔

Amazedly : (adv) متحیرانہ ؛ متعجبانہ ؛ حیرانی سے ؛ حیرت سے ۔

Amazedness : (n) تحیر ۔

Amazement : (n) استعجاب ؛ تحیر ؛ حیرت ؛ اچنبھا ؛ حیرانی ؛ سرگشتگی ؛ بدحواسی ؛ خوف و ھراس ۔

Amazing : (a) تحیر آور ؛ استعجاب انگیز ؛ شگفت انگیز ؛ حیرت انگیز ؛ تعجب انگیز طریقہ سے ۔

Amazon : (n) [Gr."Amazon"] (۱) جنگ جو عورتوں کی ایک نسل جو سیتھیاں کی رھنے والی تھی ؛ آمیزن ۔ (۲) ایک جنگ جو عورت ۔ (۳) ایک مضبوط، لمبی مرد نما عورت ؛ دیونی ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) ( یونانی دیومالا ) ترکن ؛ قلماقنی ۔

Amazon ant : (n) ایک نوع کی لال چیونٹی جس کے عاقر دوسری نوع کی جوان چیونٹیوں کو پکڑتے ھیں اور خدمت لیتے ھیں ؛ عاقر ۔

Amazon stone : (n) ایک چمکیلے سبز رنگ کا پتھر جسے لوگ تعویذ کی طرح پہنتے ھیں ؛ ( کیمیا ) آمیزن پتھر ۔

Amazonian : (a) [L."amazonius"] (۱) آمیزونی ؛ آمیزن سے متعلق یا کا ؛ آمیزن ندی کا ۔ (۲) جنگ جو اور مردانہ آمیزن عورت کی طرح ۔

Amazonite : (n) دیکھو Amazon stone

Ambage : (n) [L."ambages"] ایچ پیچ کی راھیں ؛ پیچ و خم ؛ راہ مستقیم ؛ (مجازاً) غیر مستقیم کار روائی ؛ لیت ولعل کی ترکیبیں ؛ ٹال مٹول کی عادتیں ۔

Ambagious : (a) پر پیچ و خم ؛ پیچ و خم دار ؛ غیرمقیم ۔

Ambassador / Embassador : (n) [Fr."ambassadeur"] (۱) ( انتظامیه ) سفیر ؛ ایلچی ۔(۲) سفیر مختار ؛ ایلچی جو مستقلاً ایک سلطنت کی جانب سے دوسری سلطنت میں مقیم ہو ۔

Ordinary ambassador : معمولی سفیر ۔

Resident ambassador : سفیر مقیم ۔

Ambassadorextraordinary and plenipotentiary : ( تاریخ و سیاسیات ) سفیر غیر معمولی اختیار کلی ؛ سفیر کبیر ۔

Ambassadorial : (a) سفارتی ؛ ایلچی کی خدمت سے متعلق ۔

Ambassadorship : (n) عہدہ سفارت ۔

Ambassadress : (n) (۱) خاتون سفیر ؛ زن سفیر؛ سفیرہ ؛ ایلچن ۔(۲) سفیر کی بیوی ؛ سفیرنی ۔

Ambassy / Em -: (n) [L."ambactiata"] (۱) سفیر کے مقاصد، کام یا دفتر ۔(۲) سفیر کا لایا ہوا پیغام ۔ (۳) آدمی کی وہ جماعت جو سفارت کےلئے بھیجی جائے ؛ سفیر اوراس کے ملتزمین ۔ (٤) سفارت خانہ ۔

Ambassage / Em -: (n) [L."ambactia"] دیکھو Ambassage

Ambe : (n) [Gr."ambe"] (۱) جراحی کا ایک آلہ جو مونڈھے کی ہڈی کو ٹھیک کرتا ہے ۔(۲) ( علم تشریح الابدان) کسی ہڈی کا سطحی ابھار ۔

Amber : (n) [Arab."anber"] ( تاریخ و سیاسیات و کیمیا ) عنبر ؛ کہربا ؛ ایک زرد قسم کا پتھرایا ہوا گوند جو زیورات کے لئے استعمال ہوتا ہے اور جس کے رگڑنے سے بجلی پیدا ہوتی ہے ۔ (۲) رنگ کہربائی ۔ (۳) چارحصہ سونا اور ایک حصہ چاندی کا ممزوج ۔

Amber-days : (n) دیکھو Ember-Days

Amber Fauna : (n) کہربائی حیوانیت ؛ وہ حیوانات جن کے آثار کہربا میں پائے جاتے ہیں ۔

Amber Flora : (n) کہربائی نباتیات ؛ وہ نباتیات جن کے آثار کہربا میں پائے جاتے ہیں ۔

Amber Forest : (n) قدیمی جنگل جس کے درختوں سے کہربا پیدا ہوتا تھا ۔

Amber pear : (n) ناشپاتی جس میں مشک کی خوشبو ہوتی ہے ۔

Amber seed : (n) ایک درخت کا بیج جس کو خوشبو کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Amber tree : (n) ایک قسم کا درخت ۔

Amber varnish : (n) گوند کا وارنش ۔

Ambergris : (n) [Fr."ambre+gris"] کچا عنبر ؛ ابلیم ( ایک قسم کا مومی مادہ جو گرم سمندروں میں تیرتا ہوا پایا جاتا ہے نیز بعض قسم کی مچھلیوں کی آنتوں میں ہوتا ہے، خوشبو کے لئے کھانے میں ڈالتے ہیں ) ۔

Ambering : (n) عنبر کی خوشبو دینے والا ۔

Ambery : (a) عنبریں ۔

Ambidexter : (n) [med. L."ambidexter"] (۱) دو ہتھا ؛ وہ شخص جو دونوں ہاتھوں سے مساویانہ کام لے سکے ۔ (۲) دورُوئی ؛ دغابازی ۔ (۳) (قانون) جانبین سے روپیہ لینےوالا ؛ طرفین سے روپیہ لینےوالا ۔(٤) دغا باز ۔

Ambidexter : (a) [mod. L."ambl(i)"+"dexter"] دو طرفہ ؛ دغاباز ؛ دو ہتھا ؛ منافق ۔

Ambidexterity : (n) دونوں ہاتھوں سے برابر طورسے کام لینے کی صلاحیت ؛ سب ذرائع سے حاصل کرنے کی قدرت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) دو ہتھاپن ؛ دغا بازی ۔

Ambidextral : (a) طرفین سے متعلق ؛ جانبین سے متعلق ۔

Ambidextrality : (n) ذو الیدینیت ۔

Ambidext(e)rous : (a) [med. L."ambidexter"+OUS] دیکھو Ambidexter

Ambidextrously : (adv) دو دستی سے ؛ دو طرفی سے ۔

Ambidextrousness : (n) دو طرفی ؛ دو دستی ۔

Ambient : (a) [L."ambientum","ambire"] محیط ؛ محصور ؛ گھرا ہوا ؛ گردا گرد ۔

Ambient : (n) محیط دائرہ یا کمرہ ؛ محیط آسمان یا ہوا ۔

Ambigenal : (a) [L."ambigenus"+ - AL] دوغلا ؛ دو نسلا ( قطعہ زائد کی ایک قسم کو بیان کرنے میں استعمال ہوتا ہے ) ۔

Ambigenous : (a) دورنگا ؛ دونسلا ؛ خصوصاً اس برگ کاسہ گل کے لئے استعمال ہوتا ہے جو بیرونی طور سے پتیوں جیسا ہوتا ہے اور اندرونی طور سے پنکھڑیوں کیطرح ؛ دو جنسی ۔

Ambiguity : (n) [L."ambiguitatum"] (۱) ابہام ( طبیعیات ) مشکوکیت : (ریاضی) ابہام : اشتباہ ۔ (۲) گول بات : مبہم جملہ ' ذوجہتین : ذو معنی (بات وغیرہ) : مشکوک بات ۔

Ambiguous : (a) [L."ambiguus", f."ambigere"] (۱) ( تاریخ، سیاسیات، لسانیات، فلسفہ، نفسیات و طبیعیات) مبہم : مشکوک : (انتظامیہ) مبہم : غیر واضح : مگھم : گول مول : تذبذب : غیر یقینی ۔ (۲) مجہول النوع (جس کے متعلق شک ہو کہ کس جنس کا ہے ) : نا معلوم جنس ۔ (۳) مشتبہ : مجہول ( بلحاظ نتیجہ ) ۔ (٤) ذو معنی یا مجہول معنوں میں لفظوں کا استعمال (پیشین گوئی وغیرہ میں ) : (ریاضی) ذو معنی ۔

Ambiguous case : (n) ( طبیعیات ) مبہم حالت : ( ریاضی ) ذو معنی صورت ۔

Ambiguous sign : (n) ( ریاضی ) مبہم نشان ۔

Ambiguously : (adv) مشکوک طورسے : مبہم طورسے : ابہاماً ۔

Ambiguousness : (n) مشکوکیت : گنجلک بیان : ابہام : مگھم پن ۔

Ambiparous : (a) [L."amb (i)+-parus"] برگ وگل دار غنچہ ۔

Ambilanak : (a) [Malay."ambil-anak"] (سماجیات ) انبل انک : گھر جمائی ( ملیشیا میں شادی کی ایک خاص رسم جس میں لڑکا لڑکی کے گھر جاتا ہے ) ۔

Ambisexual : (a) دو جنسی : دو صنفی ۔

Ambisyllabic : (a) ( لسانیات ) دو رکنی ۔

Ambit : (n) [L."ambitus"] (۱) حدود : پیرامون : محیط : حد : رقبہ : وسعت : چوحدی : پھیلاؤ : گردا : گھیرا ۔ (۲) مضافات : نواح ۔ (۳) دائرہ عمل یا الفاظ وغیرہ ۔ (٤) ( حیوانیات ) پیرامن ۔

Ambition : (n) [L."ambitionem",f."ambire"] (۱) حب جاہ : ہوس : حوصلہ : امنگ : آرزو : جاہ طلبی : بلند نظری ۔ (۲) بلند ہمتی : اعلا حوصلگی : فراخ ہمتی : اولوالعزمی : من چلا پن ۔ (۳) مدعا : غایت : منتہا (فلسفہ، نفسیات و سماجیات ) حوصلہ ۔

Ambition : (v) [ Fr."ambitionner", ad. L."ambitionem"] خواہش رکھنا : ہوس رکھنا : آرزو رکھنا ۔

Ambitionist : (n) جاہ طلب : بلند ہمت : اولوالعزم : حوصلہ مند ۔

Ambitionless : (a) بے امنگ : بے آرزو : بے حوصلہ : بے ہوس : بے مدعا : بے مقصد ۔

Ambitious : (a) [ad. Fr."ambitie", L.] (۱) بلند ہمت : بلند حوصلہ : بلند نظریہ : حوصلہ مند : آرزو مند : مشتاق : فراخ ہمت : اولو العزم : سخت خواہش مند : جاہ طلبانہ : جاہ طلب : امنگ بھرا : من چلا ۔ (۲) ( استعارتاً ) پر حوصلہ : پرآرزو : بلند : اونچا : ابھرتا ہوا : پھیلتا ہوا : اٹھتا ہوا (فن وغیرہ کے لئے ) : ادعائی یا بلند ۔

Ambitiously : (adv) حوصلہ مندانہ : آرزومندانہ : اولوالعزمی : بلند ہمتی سے : جاہ طلبی سے : ہوس مندانہ ۔

Ambitiousness : (n) حوصلہ مندی : آرزو مندی : اولوالعزمی : من چلاپن ۔

Ambitious : (n) [L.] پیرامن : کنارا : گھیرا : ( نباتیات ) کنار برگ ۔

Ambivalence : (n) [G."ambivalenz"] (نفسیات) دو گیرائی : دو جذبیت ۔

Ambiversion : (n) ["ambi+version"] دو بینی ۔

Amble : (v) [L."ambulare"] (۱) دوگامہ چلنا : گھوڑے کی وہ چال جس میں ایک طرف دونوں پاؤں ساتھ اٹھتے ہیں ) ۔ (۲) دو قدمہ چلنا : دو گامہ چلانا : (گھوڑے کو) ہلکے چلانا : آسانی سے چلانا : پوقدما لے جانا ۔ (۳) پو قدمہ چلنا ( آدمی کا ) : دو گامہ چلنا : اس طرح چلنا جس طرح گھوڑے کی دو گامہ چال ہوتی ہے ۔

Amble : (n) (۱) دو قدمہ : دوگامہ ۔ (۲) سبک رفتاری ۔

Ambleocarpus : (a) [Gr.] پورے طورسے یا زیادہ تر ناقص/ کچے بیج والا ۔

Ambler : (n) ( گھوڑا ، خچر یا آدمی ) دو قدمہ چلنے والا : دو گامہ چلنے والا ۔

Ambling : (a) دو گامہ چال ؛ دو قدمہ چال ۔

Amblingly : (adv) (۱) دو قدمہ چلتے ہوئے ؛ دوگامہ چلتے ہوئے ۔ (۲) دو گامہ طورسے ؛ دو قدمہ طرز سے ۔

Amblosis : (n) [Gr."ambloesthae"] اسقاط ۔

Amblotic : (a) اسقاط کرانے والا ۔

Amblygon : (a & n) [Gr."amblygonios"] منفرجہ زاویائی ۔

Amblygonite : (n) ایک خاص قسم کی سبزی مائل سفید نیم شفاف معدنی شے جو المونیم، لتھیا، پوٹاش، سوڈا اور فلورک ایسڈ پر مشتمل ہو ۔

Amblyopia : (n) [Gr."amblys+ops"] ضعف بصر جو پردہء شبکی وغیرہ کے حس میں نقص پیدا ہو جانے سے ہوتی ہے ۔

Amblyopic : (a) [prec. + - IC] ضعیف البصر ۔

Ambo : (n) [Gr."ambon"] منبر ( قدیم گرجاؤں کا ) ؛ خانہ ۔

Ambolic : (a) [Gr."amblic-os"] اسقاط کرانے والا ( دوا یا فعل ) ۔

Ambon : (n) [Gr."ambon"] بڑی ہڈیوں کے خانے کا کنارا ۔

Amboyna : (n) [f."Amboyna"] جزیرہء اسبونینا کی لکڑی ؛ ایک قسم کی لکڑی جس پر قدرتی نقش بنے ہوتے ہیں ۔

Ambreate : (n) [med. L."ambre"+ - ATE] ایک قسم کا نمک ۔

Ambreic : (a) [prec.+ -IC] خام عنبر کا یا اس سے متعلق ۔

Ambrein : (n) [Fr."ambreine", f."ambre"] ایک روغنی بلوری مادہ جو خام عنبر کا خاص جزو ہوتا ہے ۔

Ambrette : (n) [a. Fr. dim. of ambre] دیکھو Amber pear

Ambrite : (n) [Ger."ambrit"] ایک زردی مائل بھورا نیم شفاف جما ہوا گوند جو نیوزی لینڈ میں پایا جاتا ہے ۔

Ambrology : (n) [L."ambre"+ (o) LOGI] عنبر کی تاریخ طبعی ۔

Ambrose : (n) [L."ambrosia" see next] ایک انگریزی پودا جسے Wood-sage بھی کہتے ہیں ۔

Ambrosia : (n) [L. a. Gr."ambrosia"] (۱) ( دیو مالا ) دیوتاؤں کی غذا ؛ دیو بھوج ؛ امرت ؛ خوراک بہشتی ؛ آب حیات ۔ (۲) عطر ؛ مرہم ؛ روغن خوشبو ؛ خوشبو دار چیز ؛ موھن بھوگ ۔ (۳) زر گل ؛ پھولوں کا زیرہ ( جو شہد کی مکھیاں کھاتی ہیں ) ۔ (٤) پودوں کا ایک نام ۔ (٥) گھاس کی ایک جنس ۔

Ambrosia Artemisifolia : (n) بیت المقدس کا شاہ بلوط ۔

Ambrosiaceous : (a) ( نباتیات ) Ambrosia کی جنس سے ملتا جلتا ۔

Ambrosial : (a) [L."ambrosius", Gr."ambros"] (۱) غیرفانی : خدائی ؛ ربانی ؛ دیوتاؤں کی یا ان کے لائق ؛ بہشتی ۔ (۲) خوشبودار چیز ؛ معطر ؛ مہکتی ہوئی ؛ ملکوتی خوشبودار ؛ ملکوتی حسن والا ۔

Ambrosially : (adv) خدائی طورسے ؛ غیر فانی طورسے ۔

Ambrosian : (a) [L."Ambrosianus", f."Ambrosius"] (۱) سنت امبروسی ( سنت امبروس (St. Ambros یا ان سے متعلق یا ان کا قائم کیا ہوا ) ۔ (۲) ملان (اٹلی) کی امبروسی لائبریری کا ۔

Ambrosin : (n) [L."ambrosinus" (Sc. nummus)] گھوڑے پر سوار سنت امبروس کی تصویر والا سکہ ۔

Ambrosine : (n) [L."ambrosius"+ - INE] چارلسٹن کے پاس پائی جانے والی قدیم‌ترین زمانے کی گوند نما معدنی شے جو عنبر سے ملتی جلتی ہے ۔

Ambrotype : (n) [Amber Type] شیشے پر تصویر ( فوٹو ) کا ایک امریکی نام ۔

Ambry /Aum : (n) [L."armarium" (in med.) L.also "almaria"] مخزن ؛ کولکی ؛ گرجا کی نجاری ؛ قفسہ ؛ گنجہ ۔

Ambs-ace : (n) [L."ambas"] (۱) دوکانے ؛ پوکی دو اکائیاں (سب سے چھوٹا داؤ ہے) ؛ دو خالی ؛ دو کور ۔ (۲) چھوٹی قسمت ؛ کھوٹی قسمت ؛ تقدیر کا بیٹھاپن ؛ کم نصیبی ؛ بدبختی ۔ (۳) نالائقی ؛ نا قابلیت ؛ نکماپن ؛ نا کارہ پن ۔

Ambulacral : (a) دو رویا سوراخ کا یا اس سے متعلق ؛ منقالی ؛ قنابی ۔

Ambulacrum : (n) [L. f."ambulare"] دو رویا سوراخ جس سے خار پشت وغیرہ اپنے پاؤں باہر نکالتے ہیں ؛ منقال ؛ قناب ۔

Ambulance : (n) [L."ambulantum"] (۱) کشتی شفا خانہ ؛ سفری شفا خانہ ؛ جنگی ہسپتال (جو فوج کے ساتھ ساتھ چلتا ھے ۔ (۲) (انتظامیہ) بیماروں/مریضوں کو لیجانے والی گاڑی ؛ ایمبلنس ؛ منقالہ ۔

Ambulant : (a) [L."ambulantem"] متحرک ؛ سیار ؛ چلتا ھوا ؛ گھومتا ھوا ۔

Ambulate : (v) [L."ambulat-","ambulare"] گھومنا ؛ چلنا ؛ گھومنا پھرنا ۔

Ambulation : (n) [L."ambulationem"] چلنے یا پھرنے کا عمل ؛ حرکت ؛ گردش ۔

Ambulator : (n) [L.] (۱) چلنے والا ؛ حرکت کرنے والا ۔ (۲) سڑک کی دوری ناپنے والا آلہ ۔

Ambulatory : (a) [L.] (۱) رواں ؛ خراماں ؛ چلنے کا ؛ مشی سے متعلق ۔ (۲) جو چلنے کے لئے موزوں بنایا گیا ھو ؛ سیر گاہ ۔ (۳) انتقال پذیر ؛ اٹھالو ؛ سفری ۔ (٤) غیر دائمی ؛ عارضی ؛ غیر مستقل ؛ چند روزہ ؛ تغیر پذیر ۔

Ambulatory : (n) [L."ambulatorium"] ٹہلنے کی جگہ ؛ سیر گاہ ؛ چہل قدمی کی جگہ ؛ چھتا ؛ محراب دار چھتا ؛ غلام گردش ۔

Amburbial : (a) [L."amburbialis"] شہر سے متعلق ۔

Ambury : دیکھو Anbury

Ambuscade : (n) [It."imboscata",f."imboscare"] کمین ؛ کمین گاہ ؛ گھات کی جگہ ۔

Ambuscade : (v) کمین گاہ میں بیٹھنا ؛ گھات میں بیٹھنا ؛ گھات یا تاک لگانا ۔

Ambuscaded : (a) کمین گاہ میں بیٹھا ھوا ؛ گھات میں بیٹھا ھوا ۔

Ambuscader : (n) گھات میں بیٹھنے والا ؛ کمین گاہ میں بیٹھنے والا ۔

Ambuscado : (n) دیکھو Ambuscade

Ambush : (n) [L."inboscare", f."in+boscus" BUSH]
(۱) کمین ؛ کمین گاہ ؛ دام ؛ گھات ۔
(۲) گھات میں لگی یا بیٹھی فوج ۔
(۳) ( عام معنوں میں ) گھات ؛ تاک ۔
(٤) گھات میں لگا آدمی ۔

Lay an ambush : گھات لگانا ؛ کمین گاہ بنانا ۔

Make an ambush : گھات لگانا ؛ کمین گاہ بنانا ۔

Lie in ambush : گھات میں رھنا ؛ کمین گاہ میں بیٹھنا ۔

Ambush : (v) (۱) چھپانا ؛ گھات لگانا ؛ کمین گاہ میں بٹھا رکھنا ( صرف فوجوں کو )۔ (۲) گھات میں بیٹھنا ؛ تاک میں رھنا ؛ تاک لگانا ۔ (۳) کمین گاہ سے حملہ کرنا ۔

Ambushed : (a) گھات میں یا کمین گاہ میں بیٹھا ھو یا رھا ھو ۔

Ambushment : (n) دیکھو Ambush (n)

Ame damnee : (n) [Fr.] کسی کا رضامند غلام یا آلہ کار ؛ پٹھو ۔

Amebean : سوالی جوابی ۔

Amechanical : (a) ( فلسفہ و نفسیات ) غیر میکانکی ۔

Ameen / Amin : (n) [Arab."Amin"] امین ۔

Ameer / Amir : (n) [Arab."amir"] امیر ؛ سندھ اور افغانستان کے حکمرانوں کا لقب ؛ حاکم ۔

Ameership : (n) امیر کا عہدہ ۔

Ameiotic : (a) [a + meiotic] غیر تنسیفی ۔

Amelanchier : (n) [ad. SAVOY AMELANCIE THE MEDLAR] چھوٹے درختوں کی ایک جنس ۔

Amelcorn : (n) [L."amylum"+ CORN] (۱) گھٹیا گیہوں ۔ (۲) فرانسیسی چاول ۔

Ameliorable : (a) قابل درستی ؛ سدھار کے قابل ؛ بہتری کے لائق ؛ اصلاح پذیر ۔

Ameliorate : (v) [Fr."ameliorer" L."meliorare"] (۱) بہتر بنانا ؛ اصلاح کرنا ؛ اچھا کرنا ؛ سدھارنا ۔ (۲) (سماجیات) سدھار کرنا ؛ رفاہ کرنا ۔

Amelioration : (n) [Fr."amelioration"] ( سماجیات ) اصلاح ؛ بہتری ؛ سدھار ؛ درستی ؛ فلاح ؛ رفاہ ؛ ( لسانیات ) ترفیع ( معنی )۔

Ameliorative : (a) رفاھی ؛ موجب ؛ فلاح ؛ اصلاحی ۔

Ameliorative change : (n) ( لسانیات ) ترفیعی تبدیلی ۔

Ameliorator : (n) بہتر بنانے والا ؛ اصلاح کرنے والا ؛ ترقی دینے والا ؛ مصلح ۔

Amelus : (n) [a + Gr."melos" (imb)] بے اعضا والا جنین ۔

Amen : (interj) [Hed."amen"] آمین ؛ ایسا ھی ھو ۔

Amen : (v) آمین کہنا ۔

Amenability : (n) صلاحیت ؛ ذمہ داری ؛ محکومیت ؛ جواب دہی ۔

Amenable : (a) [L."minare"] (۱) ( آدمیوں کے لئے ) جواب دہ ؛ ذمہ دار؛ ضامن ؛ تابع ؛ مسئول (عدالت کے رو برو ) ۔ (۲) قابل آزمائش ؛ آزمائش کے لائق ۔ (۳) اطاعت پذیر ؛ اثر پذیر ؛ تابع ۔

Amenableness : (n) صلاحیت ؛ اطاعت پذیری ؛ اثر پذیری ۔

Amenably : (adv) اثر پذیری سے ۔

Amendable : (a) قابل ترمیم ؛ اصلاح پذیر ؛ قابل اصلاح ۔

Amendableness : (n) اصلاح پذیری ۔

Amendatory : (a) اصلاح آمیز ؛ اصلاحی ۔

Amende-honorable : (n) [Fr. =honourable compensation] معافی ؛ معذرت ؛ تلافی یا مکافات ؛ ھرجانہ ۔

Amender : (n) مصلح ؛ اصلاح کرنے والا ۔

Amendment : (n) [OFr."amendement", f."amender"] ترمیم ؛ اصلاح ؛ ردوبدل ؛ تصحیح ؛ تغیر ؛ بہبودی ۔

Amendment of the constitution : (n) دستوری ترمیم ۔

Amends : (v) [L." emendare"] (۱) ٹھیک کرنا ؛ اصلاح کرنا ؛ سدھارنا ؛ ترمیم کرنا ؛ صحیح کرنا ؛ درست کرنا ۔ (۲) سیدھی راہ پر آنا ؛ تائب ھونا ؛ توبہ کرنا ۔ (۳) بہتر بنانا ۔

Amends : (n) [OFr."amendes"] بحالی ؛ تلافی ؛ باز دھی ؛ تاوان ؛ بدلہ ؛ مکافات ؛ معاوضہ ۔

To make amends : تلافی کرنا ؛ ڈنڈ بھرنا ؛ مکافات دینا ۔

Amene : (a) [L."amoenum"] پسندیدہ ؛ دل پسند ؛ دل پذیر ؛ خوش گوار ؛ مطابق و موافق ۔

Amenities : (n) ( سماجیات ) اشیائے آرام ؛ سامان آسائش ۔

Amenity : (n) [L."amoenitatem"] (۱) پسندیدگی ؛ دل پذیری ؛ خوش گواری ؛ خوش آیند ھونا ؛ لطف ؛ پر لطف ھونا ( اشخاص یا مقامات کا ) ؛ سازگاری ؛ مطبوعیت ؛ نرمی ۔ (۲) خوش اطواری ؛ خوش اخلاقی ؛ خوش مزاجی ؛ ( جمع میں ) ملائمت ؛ مہربانی ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) سہولت ۔

Amenorrhea : (n) [Gr."a+men+roea"] حبس طمث ؛ عدم حیض ؛ حیض کا نہ ھونا یا رک جانا ؛ بے حیض ۔

Ament : (n) [L."amentum] (۱) (نباتیات) آویزہ (ان درختوں کو کہتے ھیں جس کے پھول جھمکے کی طرح لٹکے رھتے ھیں ): تسمہ ۔ (۲) ابلہ ۔

Amental : (a) [L."amentum"+-AL] آویزہ دار؛ دماغ کے وجود سے منکر ؛ دماغ کے وجود کا محتاج نہ رھنے والا ۔

Amentia : (n) [L."ament","amens"+IA] ( فلسفہ و نفسیات ) ضعف دماغ ؛ ابلھی ؛ نقاھت ؛ بھولاپن ۔

Amentaceous : (a) آویزہ دار ؛ بید کی طرح ؛ ضعیف الدماغ ۔

Amentiferous : (a) جس میں آویزہ ھو ؛ تسمہ بردار ؛ تسمائی ؛ آویزہ دار ؛ تسمہ دار ۔

Amentiform : (a) آویزہ کی شکل کا ؛ تسمہ شکل ۔

Amentum : (n) [L.] دیکھو Ament

Amerce : (v) [L."mercedem"] (۱) جرمانہ کرنا ؛ ڈانڈ لینا ۔ (۲) ( عام معنوں میں ) سزا دینا ۔ (۳) زبر دستی لے لینا ؛ چھین لینا ۔

Amercement / Amerciament : (n) [L."mercedem"] جرمانہ ؛ ڈنڈ؛ ڈانڈ ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) نقد جرمانہ ۔

Amerciable : (a) قابل جرمانہ ؛ سزاوار ۔

Amerciament : (n) [L."amerciamentum"] دیکھو Amercement

Amercing : (v) کاٹ لینا ؛ چھین لینا ۔

American : (a & n) (۱) امریکی ؛ امریکائی ۔ (۲) یوروپی نسل کا امریکی باشندہ ۔ (۳) امریکہ کا شہری ۔ (٤) امریکی براعظم کے قدیم لوگ جنھیں اب American Indians کہا جا تا ھے ۔

Americanism : (n) (۱) امریکہ کے ساتھ لگاؤ یا ہم دردی ۔ (۲) امریکی محاورہ ( وہ لفظ یا جملہ جو خاص کر امریکہ میں بولا جاتا ھے ) ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) امریکی محاورہ ؛ امریکیت ۔

Americanist : (n) وہ شخص جو امریکی موضوعات کا خاص مطالعہ کرے ۔

Americanization : (n) امریکی بننے یا بنانے کا عمل ۔

Americanize : (v) (۱) امریکی بنانا یا بننا ؛ امریکانا ؛ امریکی بن جانا ۔(۲) امریکی محاورات بولنا ۔

Americanized : (a) امریکی یا امریکی کی طرح بنا ھوا ۔

Americas : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) امریکی براعظم ۔

Americium : (n) [Amrica + - IUM] ( کیمیا ) امیریسیم ۔

Americo -: لفظ America سے مرکب الفاظ بنانے کی ایک ترکیب ۔

Americo-mania : (n) امریکی چیزوں کے لئے خبط ۔

Ameristic : (a) [Gr."ameristos"] غیر منقسمہ ؛ بے ٹکڑا ۔

Ametabola : (n) [Gr."ametabela"] ( حیوانیات ) حشرہ کی ایک زیر جماعت، مثلاً جوں وغیرہ جس کی شکل نہیں بدلتی ھے ۔

Ametallous : (a) [Gr."a+metall-on"+-OUS] غیر فلزاتی ؛ غیر دھات کا ؛ غیر دھاتی ؛ غیر فلزمی ۔

Amethyst : (n) [Gr."ametystos"] ( کیمیا ) نیلم ؛ یاقوت ؛ ارغوانی یا بنفشی رنگ کا قیمتی پتھر ؛ یاقوت جمری ؛ جمست ؛ مرطیس ۔

Oriental amethyst : ایک نادر / کم یاب بنفشی رنگ کا نیلم ۔

Violet amethyst : ( کیمیا ) بنفشی نیلم ۔

Amethystine : (a) (۱) نیلمی ۔(۲) بنفشی ارغوانی ۔

Ametria : (n) بے رحمی ۔

Ametropia : (n) [Gr."ametros+ops"] آنکھ کے انعطاف/تکسیر کی کوئی غیر طبعی حالت ؛ نقص بینائی ؛ تیرہ نگاھی ؛ نقص البصر ۔

Ametropic : (a) آنکھ کی تکسیر کی غیر طبعی حالت کا / کی ۔

Ametrous : (a) فاقدالرحم ؛ بغیر رحم کی ۔

Amhaarez : (n) [Hed."am haares"] فلسطین کے غیر اسرائیلی باشندے ۔

Amhara : (n) سامی بولنے والے شمالی حبشہ کے باشندے ۔

Amiability : (n) [See next] دل کشی ؛ دل آویزی ؛ دل نوازی ؛ تلطف ؛ دل پذیری ؛ شیرینی ؛ خوش مشربی ۔

Amiable : (a) [L."amabilum"] (۱) قابل محبت ؛ قابل الفت ؛ دل آویز ؛ دل کش ؛ شیریں ؛ دل پذیر ؛ مہربان ۔(۲) لطف سے پیش آنے والا ۔

Amiableness : (n) دل آویزی ؛ دل کشی ؛ دل نوازی ؛ تلطف ؛ دل پذیری ؛ شیرینی ؛ لطف ؛ محبت ۔

Amiably : (adv) ازراہ لطف ؛ لطف آمیزانہ یا دل آویزانہ طور پر ۔

Amiant (h) / Amiant (h)us : (n) [Gr."amiantos"] (۱) ایک طرح کی ریشہ دار معدنی چیز ؛ فتیل ۔ (۲) یشعب سبز ؛ مھسنیا ؛ ریشہ دار زبرجد ۔

Amiant (h)iform : (a) فتیل کی ساخت کا ۔

Amiant(h)ine : (a) فتیل کی خاصیت کا ۔

Amiant(h)omoteinite: (n) سبز سنگیا (Actinolite) کی ایک قسم ۔

Amiant(h)oid / Amiant(h)oidal : (a & n) مثل فتیل ؛ فتیل نما ۔

Amic : (a) [AM(MONIA) or AM (IDE)+ - IC] امونیا کا یا امونیا سے متعلق ؛ امونیائی ؛ امونیاوی ۔

Amicability : (n) دوستی ؛ یگانگت ؛ یگانگی ؛ آپس داری ؛ صلح طلبی ؛ وداد ۔

Amicable : (a) [L."amicabilis"," f."amicus"] (۱) دوستانہ ؛ محبانہ ۔ (۲) ھم آھنگ ؛ سازگار ؛ آپس داری کا ۔

Amicable numbers : (n) اعداد محبانہ ۔

Amicable suit : (n) دونوں فریق کی رضامندی سے لیا ھوا مقدمہ ۔

Amicableness : (n) صلح طلبی ؛ وداد ؛ یگانگت ۔

**Amicably : (adv)** دوستانہ طورپر ؛ آپس داری کے طریقہ پر ؛ یگانہ وار ؛ صلح سے ؛ آشتی سے ؛ مصالحانہ طورپر ۔

Amice : (n) [L."amictus"] عصابہ ( ایک چوکھٹا سفید کپڑا جو عیسائی پادری مذھبی رسم ادا کرتے وقت سر پر اوڑھتے تھے اور اب شانوں پر ڈالتے ھیں )۔

Amice : (n) [L."amutia"] (۱) کلاہ ؛ ردا ؛ ٹوپی ؛ چادر ( جو پادری اوڑھتے ھیں ) ۔ (۲) بلاً ( جو قیس بائیں بازو پر باندھتے ھیں )۔

Amicron : (n) [a + micron] ( کیمیا ) امیکرون ۔

Amicus curiae : (n) [L.] رفیق عدالت ۔

Amid / Amidst : (prep) [OE."on middan"] (۱) بیچ میں ؛ درمیان میں ۔ (۲) دوران میں ؛ سلسلے میں ؛ ضمن میں ۔

Amidated : (a) امونیا کے مرکب میں تبدیل کیا ھوا ؛ Amide بنایا ھوا ۔

Amide : (n) [AM(MONIA) + - IDE] (۱) ( کیمیا ) المائیڈ ۔ (۲) مرکب امونیا کا عمومی نام جس میں ھائیڈروجن کا ایک یا زیادہ جوھر تبدیل کر دیا جاتا ھے تیزابی اساس سے ۔

Amidide : (n) [AMIDE + - IDE] دوسرے عنصریا مختلف الاجزا اصلیہ کے ساتھ امیڈوجن ( Amidogen ) کا سادہ مرکب ۔

Amidin : (n) [L. amylum+-IN] (۱) نشاستے کا حل پذیرجزو (۲) محلول نشاستہ ۔

Amidism : (n) [Jap."Amida"] بودھوں کا ایک فرقہ جو جنت میں زندگی نو کا وعدہ کرتاھے ۔

Amidmost : (adv) [mod. f."amid or midmost"] ٹھیک بیچ میں ؛ ٹھیک درمیان میں ؛ ٹھیک مرکز میں ۔

Amidogen : (n) [AMIDO+ - GEN] امونیا سے حاصل کیا ھوا ایک اصلیہ ( $NH_2$ )

**Amidships : (n)** درمیان کشتی ؛ جہاز کے بیچ یا وسط میں ؛ جہاز کے درمیانی حصہ میں ۔

**Amidst : (prep & adv)** (۱) بیچ میں ؛ درمیان میں ۔ (۲) دوران میں ؛ سلسلے میں ؛ ضمن میں ۔

Amidulin : (n) [Fr."amidon"+-ULE+-IN] نشاستہ کا محلول ۔

Amildar : (n) [Pers] تحصیل دار ۔

Amillennialism : (n) [a+millennialism] عقیدہ؟ عہد سعادت سے انکار ۔

Amimia : (N) [a+Gr."mimos"+-IA] بے اشارگی ؛ بے کنائگی ؛ لا اشاری؛ لا رموزی۔

Amine : (n) [AM(MONIA) +-INE] ( کیمیا ) امین ؛ مرکب امونیا کا عمومی نام جس میں ھائیڈروجن کا ایک یا زیادہ جوھر الکحل یا دوسرے اساسی اصلیہ سے تبدیل کر دیا جاتا ھے ۔

Amino acetic acid : (n) ( کیمیا ) امینو ایسی ٹک ایسڈ ۔

Amino chloride : (n) ( کیمیا ) امینو کلورائیڈ ۔

Amino compounds : (n) ( کیمیا ) امینو مرکبات ۔

Amino glutaric acid : (n) ( کیمیا ) امینو گلوٹارک تیزاب ؛ امینو گلوٹارک ایسڈ ۔

Amino group : (n) ( کیمیا ) امینو گروپ ۔

Amino plastic : (n) ( کیمیا ) امینو پلاسٹک ۔

Amir : (n) دیکھو Ameer

Amirate : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) امارت ۔

Amiss : (a) [A prep.+MISS] (۱) ناقص ؛ جس میں کسر یا خلل یا کوتاھی ھو ؛ نا درست ۔ (۲) بے موقع بے محل ؛ بے تکا ۔ (۳) خلاف توقع ؛ خلاف مزاج ؛ نا موافق ۔

To come or happen amiss : ناموافق ھونا ؛ غیرموزوں ھونا ؛ بے محل ھونا ۔

To do / deal / act amiss : غلطی کرنا ۔

To take amiss : غلط سمجھنا ؛ برا ماننا ؛ ناراض ھونا ( غلط فہمی کی بناپر ) ۔

Not amiss : موزوں ؛ موافق ؛ مناسب ؛ بر محل ؛ بے خلل ؛ بے لاگ ۔

Amiss : (adv) غلطی سے ؛ غلط فہمی سے ۔

Amissibility : (n) گم ھوجانے یا گم کرنے کا امکان ۔

Amissible : [L."amissibilem", £."amiss- / amittere"]
گم ہو جانےوالا ؛ کھو جانے والا ۔

Amissing : (a) غائب ؛ گم ؛ گم شدہ ۔

Amitosis : (n) [a+mitosis] خلیہ کی تقسیم جس میں پہلے مرکز کا معمولی انتشار ہوتا ہے اس کے بعد سیٹوپلازم کی تقسیم ہوتی ہے ؛ بے خیطیت ؛ بلا واسطہ تقسیم ۔

Amity : (n) [L."amicitatem-"L."amicitiam"] دوستی ؛ یاری ؛ دوستانہ تعلقات ؛ محبت ؛ ارتباط ؛ میل جول ۔

Amma : (n) [Gr."amma"] ( جراحی ) پٹی یا کمانی ۔

Ammelide : (n) [AM(MONIA) + MEL (AM)+ [IDE] ایک سفید سفوف ( $C_6 N_9 H_9 O_3$ ) جو میلم ( melam ) پر گندھک کے گاڑھے تیزاب کے عمل سے پیدا ہوتا ہے ۔

Ammeline : (n) [As prec. + - INE] ایک سفید سفوف ( $Zcy H_2$ N. Cy H.O ) جو میلم کو گندھک کے ھلکے تیزاب کے ساتھ جوش دینے سے پیدا ہو تا ہے ۔

Ammeter : (n) [AM(PERE)+-METER] برقی رو ناپنے کا آلہ ۔

Ammi : (n) [Gr."ammi"] ایک قسم کی گھاس جسے Bishop weed بھی کہتے ہیں ۔

Ammodyte : (n) [Gr."ammos+dytes"] (۱) ( حیوانیات ) جنوبی یورپ کا ایک زھریلا سانپ ۔ (۲) مار ماھی ۔

Ammodytes : (n) ریگ باش ۔

Ammonia : (n) [L."ammoniacum"] (۱) امونیا ؛ ایک قسم کی تیز بو رکھنے والی گیس ( $N H_7$ ) ۔ (۲) امونیائی مرکبات ؛ (کیمیا) ایمونیا ۔

Ammonia leaching : (n) ( کیمیا ) ایمونیا تقطیر ۔

Ammonia liquor : (n) ( کیمیا ) لیکر ایمونیا ؛ امونیائی محلول ۔

Ammonia recovery tower : (n) ( کیمیا ) ایمونیا باز یافتی مینار ۔

Ammoniac : (a) [L."ammoniacum"] امونیائی ؛ امونیا کی ایک قسم کی ۔

Gum ammoniac : گندہ بیروزہ ؛ گوند کی سی ایک شے جو بطور دوا کے اور جوڑنے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Sal ammoniac : نوشادر ۔

Ammoniacal : (a) امونیائی ؛ امونیا کی طرح ۔

Ammoniated : (a) امونیا آمیز ؛ جس میں امونیا ملا ہو ؛ امونیائی ہوئی ۔

Ammonic : (a) امونیائی ؛ امونیا یا امونیم سے اخذ کیا ہوا ۔

Ammonical : (a) امونیائی ؛ امونیا کی طرح ۔

Ammonification : (n) ( کیمیا ) ایمونیانا ۔

Ammonifier : (n) ( کیمیا ) ایمونیا نے کا برتن ۔

Ammonify : (v) ( کیمیا ) ایمونیانا ۔

Ammonion : (n) ( کیمیا ) ایمونیان ؛ ایمونیم آئن ۔

Ammonite : (n) [L."ammonites"] امونی ؛ سخت خول اور ملائم جسم والے حشرات کی ایک قسم جو زیر زمین پائی جاتی ہے ۔

Ammonites : (n) ( کیمیا ) ایمونیائٹس ۔

Ammonium : (n) امونیم ( $N H_4$ )

Ammonium Chloride : (n) نوشادر ۔

Ammonium sulphate : (n) امونیم سلفیٹ ؛ کیمیائی کھاد ۔

Ammonolysis : (n) ( کیمیا ) ایک کیمیاوی رد عمل جس میں امونیا پانی کی طرح اپنا رول ادا کرتا ہے ؛ امونیا کے ایک یا دو ھائیڈروجن کے ذرات کے بدلے دوسرے ذرات یا ریڈیکل آجاتے ہیں ؛ امون پاشی ۔

Ammunition : (n) [Fr."am(m)unition"] مہمات جنگی ؛ گولہ بارود ؛ میگزین ؛ ذخائر حرب ۔

Ammunition : (v) سامان جنگ / گولہ بارود مہیا کرنا ۔

Ammunition boot : (n) فوجی جوتے ۔

Ammunition hat : (n) فوجی ٹوپی ۔

Ammunition tread : (n) فوجی روشی ( جو سپاهیوں کو دی جاتی هے ) ۔

Ammunitioned : (a) گوله بارود سے آراسته ۔

Amnemonic : (a) [Gr."a+mnemonikos"] جس میں قوت حافظه کے فقدان کی علامت هو ۔

Amnesia : (n) [Gr.] ( فلسفه و نفسیات ) نسیان ؛ فراموشی ؛ بهول ؛ حافظه کا جاتا رهنا ؛ ( لسانیات ) لسانی نسیان ۔

Localised amnesia : جزوی نسیان ۔

Amnestic : (a) [Gr."amnestia"] نسیان پیدا کرنے والا ؛ نسیانی ۔

Amnesty : (n) [Gr."amnestia"] (۱) چشم پوشی ؛ اغماض ؛ تجاهل ۔ (۲) عام معافی ؛ امان ؛ عفو عام ؛ بخشش عمومی ۔ (۳) عام معافی دینا ۔

Amnion : (n) [Gr."amnion"] ( حیوانیات ) امنیان ؛ سب سے اندرونی جهلی جو جنین کو پیدائش سے پہلے لپیٹے رهتی هے ؛ حشیمه ؛ غلاف جنین ؛ برقع جنین ؛ امنیون ؛ انفسه ۔

Amnios : (n) وه مائع جو تهیلی میں پیدا هو اور جس میں جنین کے ابتدائی اجزاء داخل هوتے هیں ۔

Amniota : (n) ریڑهـ کی هڈی والے وه جانور (جس میں رینگنے والے، پرند اور دودهـ پلانے والے جانور شامل هیں ) جن کو غلاف جنین هوتا هے ۔

Amniotic : (a) غلاف جنین کا یا اس سے متعلق یا خاصیت رکھنے والا ۔

Amoeba : (n) [Gr."amoeba"] ایک قسم کا ایک خلوی ( خوردبین سے دکھائی دینے والا ) کیڑا جو همیشه اپنی شکل بدلتا رهتا هے ؛ بدلو ؛ ( حیوانیات ) امیبا ۔

Amoebaean : دیکھو Amebean

Amoebiform : (a) بدلیه یا امیبا شکل ۔

Ameboid : (a) امیبا نما ؛ بدلو نما یا موهنی ؛ ( حیوانیات ) امیبائی ۔

Amoibite : (n) ایک معدنی شے ۔

Amomum : (n) [Gr."amomon"] ایک قسم کا خوشبودار پودا ۔

Among / Amongst : (adv & prep) [OE."on zemang"] (۱) درمیان ؛ مجمع ؛ گروه میں ؛ حلقه میں ۔ (۲) من جمله ؛ شامل ؛ داخل ( کسی گروه میں ) ۔ (۳) درمیان میں ۔ (٤) مقابله میں ؛ نسبت سے ۔ (۵) مل کر ، شرکت سے ؛ باهم دگر ۔ (٦) آپس میں ؛ باهم ۔

Amontillado : (n) [Sp.] ایک قسم کی شراب ۔

Amoral : (a) [A prep.+ MORAL] اخلاق سےبے تعلق ؛ اخلاقی صفات سے بے بهره ؛ بے اخلاق ؛ (فلسفه و نفسیات ) اخلاق سے بے تعلق ؛ لا اخلاق ۔

Amoralism : (n) (۱) ایک عقیده جو عام اخلاقی امتیازات کو لغو قرار دیتا هے ؛ لا اخلاقیت ۔ (۲) غیر اخلاقی حالت ؛ صورت حال یا طرز خیال ۔

Amorality : (n) ( فلسفه و نفسیات ) اخلاق سے بےتعلق ؛ لا اخلاقیت ۔

Amoretto : (n) [It."amoretti"] خوب صورت لڑکا ؛ عاشق ؛ اشعار عاشقانه ؛ حیله عاشقانه ۔

Amorino : (n) [It. dim. of amore] خوب صورت لڑکا ؛ عشق کا دیوتا ؛ کیوپڈ ۔

Amorist : (n) [L."amor" or Fr."amour"] عاشق ؛ عشق باز ؛ عاشق پیشه ۔

Amoristic : (a) (۱) محبت خصوصاً جنسی محبت کے عقیدت مند سے متعلق ؛ جانباز سے متعلق ۔ (۲) اس شخص سے متعلق جو محبت کو رومانی طور پر اپنی تحریر میں پیش کرتا هے ۔

Amoristic sentiment : (n) ( فلسفه و نفسیات ) عاشق مزاجی ؛ جذبهٔ عشق ؛ عشقی جذبه ۔

Amorous : (a) [L."amorosum"] (۱) عشق باز ؛ عاشق مزاج ۔ (۲) عاشق ؛ شیدائی ؛ شیفته ؛ فریفته ؛ وابسته ۔ (۲) عشقیه ۔

Amorously : (adv) عاشقانه ؛ عشق بازانه ؛ شیفته وار ۔

Amorousness : (n) تعشق ؛ عاشق مزاجی ؛ عاشقی ؛ شیفتگی ۔

Amorpha : (n) [Gr."amorphos"] جنوبی امریکه میں پائی جانے والی ایک جهاڑی کی جنس ۔

Amorphism : (n) بے شکلی ؛ بے نظمی ؛ نقلمیت ( نا اور قلمیت ) ؛ عدم شکل معین ۔

Amorphophyte : (n) [AMORPHO-+Gr."phyton"] ایک قسم کا درخت جس کے پھول بے جوڑ یا غیر معین شکل کے ہوتے ہیں ۔

Amorphous : (a) [Gr."amorphos"+-OUS] (۱) بے شکل ؛ بے نظم ؛ خلاف قاعدہ ؛ ان ریت ؛ غیرطبعی ۔ (۲) بے شکلا ؛ غیر متشکل ؛ بے ڈول ۔ (۳) ( حیوانیات ) نقلی ۔ (٤) (طبیعیات و کیمیا ) بے روئیں دار ۔(٥) (کیمیا) نقلما ( جس سے قلم نہ بن سکے ) ( نا اور قلم )۔ (٦) بے ترتیب ؛ بےھنگم ؛ غیر منتظم ۔

Amorphously : (adv) بے ترتیبی سے ؛ بے نظمی سے ؛ خلاف قاعدہ سے ؛ غیر طبعی طور پر ۔

Amorphousness : (n) نقلماپن ؛ بے قلم ہونا ؛ بے شکلی ؛ بے نظمی ؛ بے ترتیبی ؛ بےھنگم پن ۔

Amorphozoa : (n) [L."amorpho"+Gr."Zoa"] ( حیوانیات ) حیوانات ابتدائی (جو ایک خلیے کے ہوں) ۔

Amorphozoary : (n) حیوانات ابتدائی کا مجموعہ ۔

Amorphozoic : (a) حیوانات ابتدائی کا یا اس سے متعلق ۔

Amorphy : (n) بے شکلی ؛ بے نظمی ۔

Amort : (a & adv) (۱) بے جان ؛ بے روح ؛ غیر ذی روح ؛ موت یا موت کی حالت میں ۔(۲) ( مجازاً ) کم حوصلہ ؛ کم ھمت ؛ مردہ دل ۔

Amortization /-sation : (n) [L."a(d)mortizationem"] جائداد کا وقفی انتقال ؛ ( کامرس ) بے باقی (قرض کی) ؛ استہلاک (سرمایہ وغیرہ)۔

Amortization fund : (n) ( تجارت ) بے باقی فنڈ ۔

Amortizable : (a) قابل بے باقی ؛ قابل ادائی ۔

Amortize : (v) [L."admortire", f."ad+mortem"] (۱) جائداد کا وقفی انتقال کرنا ؛ جائداد کا کسی جماعت کےنام وقف کرنا ؛ مستہلك کرنا ۔ (۲) چکانا (قرضہ) ؛ بےباق کرنا (ذخیرہ ادائی کے ذریعہ)۔

Amortized : (a) وقف کیا ہوا ۔

Amortized loan : (n) ( تجارت ) ادا شدنی قرض ۔

Amortized mortgage : (n) (تجارت) بے باق شدہ رھن ؛ رھن بالادا ۔

Amotion : (n) [L."amotionem"] (۱) برطرفی ؛ اخراج ۔ (۲) کسی چیز سے محرومی ۔

Amount : (v) [L."ad montem"] (۱) ( حساب میں ) میزان آنا ؛ ہونا ( میزان یا شمار میں ) ؛ کل (اتنا) ہونا ۔(۲) مرادف ہونا ؛ معنی ہونا ؛ مساوی ہونا ( معنی کے اعتبار سے )۔

Amount : (n) (۱) ( معاشیات ) رقم ؛ گنتی ؛ میزان ؛ شمار ؛ تعداد ؛ جمع ؛ حاصل ؛ نتیجہ ۔ (۲) پوری اھمیت ؛ اصلی اھمیت ؛ قدر اصلی ۔(۳) ( طبیعیات ) مقدار ؛ (انتظامیہ و ریاضی ) رقم ؛ مقدار ۔

Deposited amount : (تجارت ) جمع شدہ رقم۔

Withdrawn amount : ( تجارت ) نکالی گئی رقم ۔

Amount : (n) ( ریاضی ) کل زر ۔

Amount due : (n) واجب رقم۔

Amount insured : (n) بیمہ شدہ رقم۔

Amour : (n) [L."amorem"] (۱) عشق بازی ( کا معاملہ ) ؛ معاشقہ ؛ عشق و عاشقی ۔ (۲) آشنائی ؛ تعلق ( نا جائز )۔

Amourette : (n) [mod. Fr.] نظربازی ؛ تماش بینی ؛ خود پسند ؛ خود بینی ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) خود داری ۔

Amovable : (a) برخاست کئے جانے کے لائق ۔

Amove : (v) [L."amovere"] برخاست کرنا (کسی عہدہ سے) ؛ کسی درجہ سے ھٹانا ۔

Ampelideous : (a) [Gr."ampelos"+OUS] انگور کی جنس کا ۔

Ampelite : (a) [Gr."ampelitis"] قیری زمین ؛ قیردار مٹی ۔

Ampelography : (n) [Gr."ampelos+gra[hia"] انگور کا سائنسی بیان ۔

Ampere : (n) [Ampere, the Fr."electrician"] ( برقیات و طبیعیات ) امپیئر برقی رو کی اکائی ۔

Ampere-turns : (n) ( طبیعیات ) امپیئر چکر ۔

Amperometer / Amperemeter : (n) [Ampere+-(o)METER] برقی رو کو ناپنے کا ایک آلہ ؛ (طبیعیات) امپیئر پیما ؛ امپیئر میٹر ۔

Amperometric titration : (n) (کیمیا) امپیر پیما ٹائٹریشن ۔

Ampersand : (n) and لکھنے کا ایک پرانا طریقہ ؛ اس نشان '&' کا نام ۔

Amphi -: (Prefix) ( سابقہ ) دونوں قسم ؛ دونوں قسم کا ؛ دونوں طرف ؛ دو رخ ؛ گرد ۔

Amphiarthrosis : (n) [AMPHI+ARTHROSIS] ( تشریح ) معمولی حرکت قبول کرنے کی حالت ؛ مفصل عسیر الحرکت : کم حرکت جوڑ ۔

Amphiaster : (n) [amphi+aster] دو نجمہ ۔

Amphibia : (n) [Gr."amphibia"] جل تھلیا ؛ جل بھومیا (جانور جو خشکی اور تری دونوں میں رھتاھے) ؛ امفیبیا ؛ بر بحر سے ۔

Amphibial : (a) خاکی و آبی ؛ دو میاتی ؛ جل تھلی ؛ جل بھومی ؛ ( حیوانیات ) جل تھلیلہ ۔

Amphibian : (a) دیکھو Amphibial

Amphibiology : (n) خشکی اور تری دونوں کے رھنے والے جانوروں کا علم ۔

Amphibilite / -lith : جل تھلی کے آثار ۔

Amphibious : (a) جل بھومی ؛ جل تھلی ؛ خاکی و آبی (جسکا تعلق خشکی اورتری دونوں سے ھو) ؛ دو جنسہ ؛ ( حیوانیات ) جل تھلی ۔

Amphibole : (n) [Gr."amphibolon"] سوڈیم اور کیلشیم ؛ میگنیشیم اور مینگنیز اور سیلیکون کی قلمی ساخت رکھنے والی ایک معدنی شے ۔

Amphibole : (n) [Gr.] جال جو مچھلی وغیرہ پکڑنے کے لئے پھینکا جائے ۔

Amphibological : (a) پہلو دار ۔

Amphibology : (n) (۱) توریہ ؛ التباس کلام ؛ پہلودار بات ۔ (۲) مبہم لفظ ؛ مکھم بات یا گول مول الفاظ ۔

Amphibolostylous : (a) غیر واضح ساخت کا ۔

Amphibolous : (a) ( علم الامراض ) دونوں طرف پھیلا ھوا یا پھیلنے والا ۔

Amphiboly : (n) [Gr."amphibolia"] (۱) مبہم گفتگو ؛ پہلو دار بات ؛ پیچیدہ گوئی ۔ (۲) (منطق) ایہام ؛ التباس کلام ۔

Amphibrach : (n) [Gr."amphibrachus"] سہ ھجائی رکن جس میں دو چھوٹی ھجاؤں کے درمیان ایک ھجائے ممدودہ ھوتی ھے یا دو بے تاکیدی ھجاؤں کے درمیان ایک تاکید دار ھجا ھوتی ھے ۔

Amphibryous : (a) ( نباتیات ) پوری سطح پر بڑھنے والا ۔

Amphicarpous : (a) ( نباتیات ) دو فصلہ ؛ دو طرح کا ؛ دو ثمرہ ۔

Amphichroic : (a) ( کیمیا ) آزمائش رنگ میں دہرا اثر رکھنے والا / والی ؛ دولونی ۔

Amphicoelous : (a) ( عضویات ) دونوں طرف سے مجوف ؛ دہرا مجوف ؛ دونوں طرف سے کھوکھلا / جوف دار ؛ ( حیوانیات ) دو جوفی ۔

Amphicrania : (n) [amphi+Crania] دو جانبی سر درد ۔

Amphictyonic : (a) [Gr."amphictyones"] نیابتی ؛ مندوبی ۔

Amphictyonic council (or league) : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) یونانی قدیم ریاستوں کے نمائندوں کی انجمن یا کونسل ۔

Amphictyony : (n) [Gr."amphictyonia"] ( جمع ) یونانی قدیم ریاستوں کے نمائندگان مجلس کا گروہ ۔ (۲) ھمسایہ ریاستوں کا اتحاد باھمی مفاد کے لئے ۔

Amphidisc : (n) [Gr."amphi+discos"] ( حیوانیات ) تازہ پانی میں رھنے والے اسفنج کے تولیدی اجسام میں پایا جانے والا سخت مادہ ۔

Amphidromia : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) قدیم یونانی رسم ۔

Amphigam : (n) [Gr."amphi+gamos"] وہ پودا جس میں کوئی خاص نر مادہ کی علامت نہ ھو ؛ دو جنسہ ( دو جنس ) ۔

Amphigamous : (a) [Gr.] دو جنسی ۔

Amphigastria : (n) [Gr."amphi+gastr-"] ترازو نما پتیاں ؛ دو بطنہ ۔

Amphigen : (n) [Gr."amphi+-gener"] ( نباتیات ) ایک قسم کی نباتی شے ۔

Amphigene : (n) ایک قسم کی معدنی شے ۔

Amphigenesis : (n) [amphi+GENESIS] دو زائیت ۔

Amphigenite /-yte : (n) ایک قسم کا لاوا جس میں Amphigene پایا جاتا ہے ۔

Amphigenous : (a) [AMPHIGEN+-OUS] (۱) ( نباتیات ) مرکزی نقطہ کے چاروں طرف اگنے والا ۔ (۲) کیمیا Amphigene کی صفت یا جنس کا ۔

Amphigonic : (a) جنسی توالد و تناسل سے متعلق ؛ دو جنسہ ۔

Amphigonous : (a) والدین سے متعلق ۔

Amphigony : (a) [Gr."amphi+gonia"] دو جنسی توالد و تناسل ؛ دو جنسی پیدائش ۔

Amphigouri /-gory : (n) [Gr."amphi+guros"] بے ربط ؛ مہمل : ایسی عبارت یا نظم جس کے الفاظ شاندار ہوں مگر مطلب کچھ نہ ہو ۔

Amphilogism : (n) [Gr."amphilogos"+-ISM] پیچیدہ گفتگو ؛ ہیر پھیر کی بات ۔

Amphimacer : (n) [Gr."amphimacros"] وہ سہ ہجائی رکن جس میں دو بڑی ہجائے ممدودہ کے بیچ میں ایک چھوٹی ہجا ہوتی ہے یا دو تاکیداری ہجاؤں کے بیچ میں ایک بے تاکیدی ہجا ہوتی ہے ۔

Amphimixis : (n) [amphi-+Gr."mixis"(mingling)] دو طرفی تلذذ ۔

Amphioxus : (n) [Gr."amphi+oxus" tapering at both ends] مچھلی کی ایک قسم (حیوانیات) ایمفیاکس ؛ دو نوکا ؛ نیزک ۔

Amphipneust : (n) [Gr."amphi+pneustos"] وہ خاکی و آبی ( جانور ) جس کے پھیپھڑا اور گلپھڑا دونوں ہوتے ہیں ۔

Amphipod : (a) [See next] دو گوں پایہ خار پوست ۔

Amphipoda : (n) [Gr."amphi+poda(pus)"] دو گوں پایہ (دو + گوں + پایہ) : سخت خولے جانوروں کی ایک قسم جس میں دو قسم کے پیر ہوتے ہیں ۔

Amphipodan : (a) دو طرح کے پاؤں والا ؛ دوگوں پایہ ۔

Amphipodous : (a) دو طرح کے پاؤں والا ؛ دوگوں پایہ ۔

Amphiprostyle : (n) [Gr."amphiprostyules"] دو رو سایہ (دو + رو + سایہ) ؛ وہ چھت جس کے دونوں طرف برساتی ہو ۔

Amphisarca : (n) [Gr."amphi"+"sarca"] ایک سخت پوست دار گوندی کاسا پھل جو اندر سے رسیلا اور باہر سے لکڑی جیسا سخت ہوتا ہے ؛ دو لحمیہ ۔

Amphisbaena : (n) [Gr."amphisbaeoa"] (۱) ایک فرضی سانپ جس کے دونوں طرف سر ہوتے تھے اور دونوں طرف چلتا تھا ۔(۲) ایک کیڑا نما چھپکلی جس کے سر اور دم میں بمشکل امتیاز ہوسکے ۔

Amphisbaenian : (a) مذکورہ بالا چھپکلی کی خاصیت ۔

Amphisbaenic : (a) مذکورہ بالا چھپکلی کی خاصیت ۔

Amphisbaenous : (a) دونوں طرف یکساں طور پر چلنے والا۔

Amphiscians : (a) [Gr."amphi+scioe"] منطقہ حارہ کے باشندے جن کے سائے کبھی جنوب کی طرف پڑتے ہیں اور کبھی شمال کیطرف ۔

Amphisexual : (a) دونوں جنسوں کی خصوصیتوں کی ترقی کی صلاحیت رکھنے والا ۔

Amphispermous : (a) دو تخمی ۔

Amphistomata : (n) دو دہنہ ؛ دو مونہا ۔

Amphistome : (n) [Gr."amphi+stoma"] کیڑوں کی ایک جنس جس کے جسم کے دونوں طرف چوسنے کی نلی ہوتی ہے ۔

Amphistomoid : (a) مندرجہ بالا کیڑے کی مانند یا اس سے ملتا جلتا ہوا ۔

Amphistylic : (a) [Gr."amphi+stylos"] اوپری اور نچلے جبڑے کی محراب کو سہارا دینے کے لئے ستون جیسی چیز رکھنے والا ۔

Amphitheatre : (n) [Gr."amphi+theatron"] (۱) بیضوی یا مدور عمارت جس میں چاروں طرف ایک کے پیچھے ایک اور ایک دوسرے سے بلند نشستیں ہوتی ہیں : گول تماشہ گاہ ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) تماشہ گاہ ۔ (۲) دنگل : اکھاڑا ۔ (۳) گول تماشا گاہ سے مشابہ درختوں اور جھاڑیوں کی ترتیب ۔

**Amphitheatred : (a)** بیضوی تماشہ گاہ کی طرح بنایا ہوا یا مہیا کیا ہوا ۔

**Amphitheatric : (a)** بیضوی تماشا گاہ کا یا اس سے متعلق یا اس سے مشابہ ۔

**Amphitheatrical : (a)** دیکھو Amphitheatric

**Amphithere : (n) [Gr."amphi+therion"]** کیسہ دار جانور کی ایک ناپید جنس ۔

**Amphitropal : (a)** ( نباتیات ) جس کے اوپر کا حصہ اور تخمچہ دونوں تخم کی طرف جھکا ہوا ہو ۔

**Amphitropous : (a)** دیکھو Amphitropal

**Amphitryon : (n) [Moliers Amphitryon III. V]** میزبان ' صاحب خانہ ۔

**Amphodarch : (n) [Gr."amphodarches"]** شہر کے چوتھائی حصہ پر حکومت کرنے والا ۔

**Ampholyte : (n)** ( کیمیا ) ایمفولائٹ ؛ دو رخا ؛ دو گونہ برق پاش ۔

**Amphora : (n) [Gr."amphoreus"]** (۱) دو دستہ ظرف ؛ یونان یا رومی برتن جس میں دو دستے ہوتے تھے ۔ (۲) رقیق ناپنے کا ایک پیمانہ ۔ یونان میں ۹ گیلن کےاور روما میں ٦ گیلن کے ۔ (۳) ( نباتیات ) ڈوڈا کا نچلا حصہ ؛ زیر کیسہ (تاریخ و سیاسیات) دو ہتھی صراحی ۔

**Amphoral : (a)** دو دستہ کا یا اس سے متعلق یا اسکے مثل ۔

**Amphoric : (a) [Gr.see rec.]** ( طب ) دیگ دمہ ( دمی ) ؛ قدری (آواز) ؛ اس آواز کی طرح جو چھوٹے منھ والے برتن میں پھونکنے سے پیدا ہو ؛ صدائے دیگ ۔

**Amphoricity : (n)** قدری ( آواز ) کی صفت ؛ قدریت ۔

**Amphoteric : (a) [Gr."amphotoros"+-IC]** ( کیمیا ) دو رخا ؛ تیزابی اور القلی دونوں صفت رکھنے والا ؛ دو عملہ ؛ دو تعاملہ ۔

**Amphoteric acid : (n)** دو رخا ترشہ ۔

**Amphoteric electrolyte : (n)** دو رخا برق پاشیدہ ۔

**Ample : (a) [L."amplus"]** (۱) کھلا ہوا ؛ فراخ ؛ کشادہ ؛ وسیع ۔ (۲) زیادہ ؛ وافر ؛ کثیر ۔ (۳) کافی ؛ ضرورت بھر کا ۔

Ampleness : (n) بہتات ' کثرت ' کفاف ؛ وسعت ' فراخی ۔

Amplexation : (n) [L."amplexat-","amplexari"] ہنسلی کی شکستگی کے علاج کا ایک طریقہ ۔

Amplexicaudate : (a) [L."amplexus"+"cauda"] وہ جانور جس کی دم اس کی ران کی جھلی کے اندر لپٹی ہو ۔

Amplexicaul : (a) [L."amplexicaulis"(Linn)] تنے کو لپیٹےہوئے ( یہ اصطلاح بے ڈنٹھل کے پتوں کے لئے استعمال ہوتی ہے ) ۔

Amplexifoliate : (a) [L."amplexifolius", after L."foliatus"] ایسے پودے جن کی پتیاں ڈنٹھل سے لپٹی ہوئی ہوں ۔

Amplexus : (n) [L."amplexus"] مینڈکوں کی مجامعت ۔

Ampliation : (n) [L."ampliationem"] استزاد ۔

Ampliative : (a) [L."ampliat-"] تشریح ، توضیح ؛ بست دہندہ ' پھیلانے والا ؛ ایزادی ۔

Amplification : (n) [L."amplificationem"] (۱) توسیع ؛ بڑھاؤ ' پھیلاؤ ؛ پوری وسعت دینا ؛ افزائش ' تغیر ' طوالت ۔ (۲) کسی چیز سے انتہائی فائدہ اٹھانا ' کامل افادہ ۔ (۳) مبالغہ ؛ اغراق ' افراط ' فراوانی ؛ ( طبیعیات ) اضافہ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) وسعت ؛ تصریح ۔

Two stage amplification : ( طبیعیات ) دو حالتی اضافہ ۔

Amplification factor : (n) ( طبیعیات ) جزو اضافہ ۔

Amplification of the predicate : مسند میں اضافہ ۔

Amplifier : (n) تشریح کنندہ ؛ تغیر دہندہ ' وسعت دینے والا ؛ افزائندہ ؛ افزائش کرنے والا ؛ مکبر الصوت ؛ (طبیعیات) اضافہ گر ؛ ایمپلیفائر ؛ افزوں گر ۔

'A' amplifier : ( طبیعیات ) اضافہ گر ۔ اے

'AB' amplifier : ( طبیعیات ) اضافہ گر اے ، بی

'C' amplifier : ( طبیعیات ) اضافہ گر ۔ سی

Amplify : (v) [L."amplificare",F."amplus"] (۱) اضافہ کرنا : بڑھانا : زیادہ کرنا ۔ (۲) طول دینا : بڑا کرنا : اطناب : دراز کرنا ( قصہ یا بیان کو ) ۔ (۳) تحریر یا تقریر کو طول دینا : ( بات کو ) تفصیل سے بیان کرنا ۔ (٤) مبالغہ کرنا ۔

Amplitude : (n) [L."amplitudo", f."amplus"] (۱) چوڑائی : فراخی : کشائی : عرض ۔ (۲) کثرت : وفور : زیادتی : بہتات ۔ (۳) وسعت (حدود یا اطلاق کی) : ( فلسفہ، نفسیات و طبیعیات ) وسعت : (ریاضی) حیطہ : ( آواز کی ) : فراطی ۔ (٤) شان : عزت : وقار ۔ (٥) (فلکیات) وسعت : اجرام فلکی کا وہ بُعد جو ان کے طلوع و غروب کے وقت افق کے مشرقی اور مغربی نقطے سے ظاہر ہوتا ہے ۔ (٦) خلا میں حرکت کی وسعت ۔

Magnetic Amplitude : میدان مقناطیس : وہ فاصلہ جو کمپاس میں مشرقی اور مغربی نقطوں کے درمیان ہو ۔

Resonance amplitude : ( طبیعیات ) گمک وسعت ۔

Amplitude-modulation : (n) ( طبیعیات ) وسعت ترمیم ۔

Amplitude of a vibration : وہ فاصلہ جو کوئی شے کی ایک طرف ایک ارتعاش میں طے کرے : ( طب ) میدان لوسان ۔

Amplitude ratio (of complex number) : (n) ( شماریات ) نسبت فراخی ( پیچیدہ عدد کی ) ۔

Amply : (adv) کافی : کافی طورسے : کثرت کے ساتھ ۔

Ampule / Ampuli : (n) [L."ampulla"] بند نلی ۔

Ampulla : (n) [L."amb+olla", or dim. of "amphora"] دو دستی صراحی یا بوتل : ایک مدور صراحی یا بوتل جس میں دو دستے ہوں : (تاریخ و سیاسیات ) دو ہتھی صراحی ۔ (۲) پاک برتن جو مقدس کاموں کےلئے مخصوص ہو : فراخہ ۔ (۳) (تشریح) پھکنا : فراخہ ۔ (٤) ( حیاتیات ) پھکنا : غشائی کیسہ ۔

Ampullaceous : (a) پھکنے جیسا : کیس نما : فراخہ دار ۔

Ampullar : (a) کیس دار : پھکنے کی شکل کا : شکم دار ۔

Ampullary : (a) پھکنے کی شکل کا یا خاصیت کا ۔

Ampullate : (a) کیس دار : پھکنے کی شکل کا : شکم دار ۔

Ampulliform : (a) بوتل نما : پھولا ہوا ۔

Ampus-and / Ampussy : (n) دیکھو Ampersand

Amputate : (v) [L."amputat-"," amputare"] (۱) کاٹنا : چھانٹنا : قطع کرنا ۔ (۲) کسی عضو یا بدن کے کسی نکلے ہوئے حصہ کا کاٹ دینا ۔

Amputated : (a) عضو بریدہ : قطع شدہ : قطع کردہ ۔

Amputating : (n) قطع عضو : قطع بریدی ۔

Amputation : (n) [L."amputationem"] (۱) قطع عضو : قطع برید ۔ (۲) جملوں کی قطع برید : کاٹ چھانٹ ۔

Amputator : (n) قاطع عضو ۔

Ampyx : (n) [Gr."ampyx"] (۱) ( قدیم یونانی ) ایک چوڑی فلزی پٹی جو معزز خواتین اپنی پیشانی پر باندھتی تھیں : گھوڑوں کی پیشانی پر کا پٹہ : سر مائل ۔

Amrit : (n) [Skr.] (۱) امرت : آب حیات ۔ (۲) مقدس مشروب جو سکھ مقدس موقعوں پر پیتے ہیں ۔

Amrita / Amreeta : (a) [Skr.] لافانی : غیر فانی : جاوداں : امر ۔

Amuck : (a & adv) [Malay] (۱) ملایا کا جنونی ۔ (۲) ( مجازاً ) وحشی : وحشیانہ ۔

To run amuck : دیوانہ وار دوڑنا ( جس کے سر پر خون سوار ہو ) ۔

Amulet : (n) [L. "amuletum"] تعویذ : گنڈا : جنتر : جادو گنڈا ۔

Cranial amulet : ( تاریخ ) سرکا تعویذ ۔

Amulet seal : (n) ( تاریخ ) تعویذی مہر ۔

Amusable : (a) تفریح پذیر : بہلانے والا ۔

Amuse : (v) [Fr."amuser",f."a.causal+muser",to stare stupidly] (۱) خوش کرنا : دل بہلانا : خیال لگانا ۔ (۲) خیال یا خواهش کو اکسانا یا گُدگُدانا ۔ (۳) سرگرم رکھنا ۔

Amusee : (n) بہلنے والا ۔

Amusement : (n) [Fr. "amuser"] (۱) ( فلسفہ و نفسیات ) تفریح ' کھیل : دل بہلاؤ ؛ تفنّن ۔ (۲) ہنسی : گدگداھٹ : کیفیت جو کسی مضحک چیز کو دیکھ کر پیدا ہو ۔(۳) دل لگی : تماشا : سرگرمی ۔

Amusements tax : (n) محصول تفریحات ۔

Amuser : (n) بہلانے والا ۔

Amusia : (n) [Gr."amousia" (lack of harmony)] لا سرتی : بے سرتی : ایسی حالت جب کہ نغمہ پردازی یا نغمہ فہمی کی لیاقت نہ ہو : غیر موسیقیت بے سراپن ۔

Amusing : (a) خوش کن : خوش آیند : دلچسپ : خندہ انگیز ۔

Amusingly : (adv) بطور تفریح ۔

Amusive : (a) تفریح آمیز : پر تفنّن : دلچسپ : خندہ انگیز ۔

Amusively : (adv) خندہ انگیزی کے انداز سے ۔

Amusiveness : (n) خندہ انگیزی ۔

Amutter : (adv) [A prep. + MUTTER] بڑبڑاتے ہوئے ۔

Amyctic : (a) [Gr."amyssin"] ہیجان انگیز : خراش پیدا کرنے والا : اضطراری حرکت میں لانے والا ۔

Amyelencephalic : (a) [Gr."a+myelos+egcephalos"+Ic] مرکزی نظام اعصابی سے محروم ۔

Amyelonic : (a) [a+myelinic] بے گودا ۔

Amyelotrophy : (n) [Gr."a+myelos+trophia"] ریڑھ کی ہڈی کا خشک ہو جانا : حرام مغز کی خشکی ۔

Amyelous : (a) [Gr."amyelos"+ -OUS] فاقد حرام مغز ۔

Amygdal : (n) [Gr."amygdale"] (۱) بادام ۔(۲) کوّا : لوزتین : لوزة الحلق : بادامہ ۔

Amygdala : (n) بادامیہ : لوزہ ۔

Amygdalaceous : (a) بادامہ ۔

Amygdalate : (a) (۱) بادامی : لوزمی ۔(۲) (کیمیا) بادامی : ترشہ کا نمک ۔

Amygdalic : (a) بادامی : بادام سے متعلق ۔

Amygdaliform : (a) بادامی شکل ۔

Amygdalin : (n) ( کیمیا ) ایمیگڈیلین ' بادام میں پایا جانےوالا بلوری شکر ۔

Amygdalineous : (a) بادام کی جنس سے متعلق ۔

Amygdalitis : (n) ورم لوزتین ' کوّوں کا ورم ۔

Amygdaloid : (a) [Gr."amygdale"+-OID] بادام نما ' (چٹانیں جن میں بادام نما فلزاتی ڈلے پائے جاتے ہیں ) : سنگ لوزی ۔

Amygdule : (n) [L."amygd(ala)"+-ULE] ( ارضیات ) ایک جوھر دار سنگ ریزہ ۔

Amyl : (n) [L."amlyum)"+-YL(E] ( کیمیا) ایمائل : الکحل : تیل کے بنیادی اجزاء Ethyl-amyl-acetate

Amylaceous : (a) [L."amylum"+-ACEOUS] نشاستئی : نشاستہ کی خاصیت کا ۔

Amylalcohol : (n) ( کیمیا ) الکوحل ۔

Amylamine : (n) [amyl+AMINE] ( کیمیا ) وہ امین جس میں امونیا کا ایک ھائیڈروجن ایمائل سے بدل دیا جائے ۔

Amylase : (n) [AMYL+-ase] (۱) ( کیمیا ) ایمائیلیس ' ایک انزائم ( enzyme ) جو خصوصاً مالٹا میں پایا جاتا ہے اور جس کا اثر خاص طور پر اسٹارچ اور گلائکوجن پر ہوتا ہے ۔ (۲) وہ انزائم ( ایک قسم کا رس ) جس سے اسٹارچ اور گلائکوجن کا آبی تجزیہ تیزتر ہو جاتا ہے ۔

Alpha amylase : ( کیمیا ) الفا ایمائیلیس ( amylase 'a' ) ۔

Beta amylase : ( کیمیا ) بیٹا ایمائیلیس ( amylase 'b' ) ۔

Amylate : (n) اصلیہ ( ریڈیکل ) امیل کا نمک ۔

Amylene : (n) ( کیمیا ) ایمائیلین ۔

Amylocellulose : (n) ( کیمیا ) ایمائیلو سیلولوس ۔

Amylodextrin : (n) ( کیمیا ) ایمائیلو ڈکسٹرین ۔

Amylogenesis : (n) نشاستہ زائی ؛ تولید نشاستہ ۔

Amyloid : (a & n) [ L."amylum".+ - OID ] نشاستہ وغیرہ کی سی (غذا وغیرہ) ؛ (کیمیا) ایمائل نما ؛ نشاستنی ۔

Amyloidal : (a) نشاستی ۔

Amylopectin : (n) ( کیمیا ) ایمائیلو پکٹین ۔

Amyloplast : (n) ( کیمیا ) ایمائیلوپلاسٹ ۔

Amylopsin : (n) ( حیوانیات و کیمیا ) ایمائلاپسن ؛ نشاستہ ہاضین ۔

Amylose : (n) [ L. amyl - um + - OSE ] کاربو ہائیڈریٹ کی ایک قسم ؛ ( کیمیا ) ایمائلوس ۔

Amylum : (n) [ L. ] ( کیمیا ) ایمائلم ؛ نشاستہ ۔

Amyosthenic : (a) [ Gr."a - myos+sthenia"+-IC ] ایک دوا جو عضلاتی فعل کو سست کرتی ہے ۔

Amyotrophic : (a) [ Gr."a + my-os+- trophia"] خشکیء عضلات سے متعلق ۔

Amyotrophy : (n) عضلات کی خشکی ؛ ذبول عضلہ ۔

Amyous : (a) [ Gr. "amy- os" + - OUS ] فاقد عضلات ۔

Amyris : (n) منطقہ حارہ کے درختوں اور جھاڑیوں کی جنس جن سے گوند حاصل ہوتی ہے ۔

An : (a) ایک ؛ دیکھو " a "

An - : (pref) بطور سابقہ ( ۱ ) an کے معنوں میں ۔ (۲) ad کے معنوں میں ؛ دیکھو Ad

-an : (suffix) ( لاحقہ ) صفات کے آخر " یائے نسبتی " کے معنوں میں ۔

Ana : (adv) [ Gr."ana"] ہر ایک کا ؛ ہر کسی کا ۔

Ana - : (prefix) ( سابقہ ) اوپر ؛ پیچھے ؛ دو بارہ ؛ نئے سرے سے ؛ از سر نو ۔

-ana : (suffix) (۱) ( لاحقہ ) ملفوظات ؛ کسی شخص کے یادگار اقوال کامجموعہ ؛ اقوال ۔ (۲) ( جمع میں ) روایات ؛ حکایات ؛ محاضرات ؛ مقولات ( کسی شخص کے ) ۔

Anabaptism : (n) Gr. "ana + baptismos" ] تجدید اصطباغ ؛ باز اصطباغ ؛ باز اصطباغیت ؛ از سر نو بپتسما ۔

Anabaptist : (n) باز اصطباغی ؛ جس کے اصطباغ کی تجدید ہوئی ہو ؛ جو باز اصطباغیت کا عقیدہ رکھتا ہو ؛ ( تاریخ ) ایک عیسائی فرقہ ۔

Anabaptistic : (a) باز اصطباغی ۔

Anabaptistical : (a) باز اصطباغیانہ ۔

Anabaptize : (v) [ Gr."anabaptizin"] پھرسے اصطباغ دینا ؛ از سر نو بپتسما دینا ؛ پھر سے نام رکھنا ۔

Anabas : (n) چڑھیل مچھلی ؛ درخت پر چڑھنے والی مچھلی کی ایک جنس ۔

Anabasis : (n) [ Gr. " anabaesis"] چڑھائی ؛ فوجی پیش قدمی ؛ خاص کر کوروش کی ایشیائے کوچك میں جس کا بیان مورخ زینوفن ( Xenophon ) نے کیا ہے ۔

Anabatic : (a) [ Gr. "anabatikos" ] مرض میں عروج سے متعلق ؛ مرض میں شدت پیدا کرنے والا ۔

Anabiosis : (n) [ Gr. "anabiosis" ] باز حیاتیت ۔

Anabiotic : (a) [ Gr. "ana + bioticos" ] قوت بخش ؛ نشاط انگیز ؛ محرك ۔

Anabolism : (n) [ ana + bolism ] ( کیمیا ) حیاتی تشریح ؛ ( حیوانیات ) تجمع ؛ تعمیری تحول ۔

Anabolite : (n) تعمیر کار ۔

Anacampsis : (n) عکس ؛ عکس العمل ۔

Anacamptic : (a) جو عکس العمل پیدا کرے یا اس سے متاثر ہو، خصوصاً باز گشت ۔

Anacamptically : ( adv ) بطریق عکس العمل ۔

Anacard : ( n ) [ Gr."ana + cardia"] کاجو ۔

Anacardate : (a) کاجو سے متعلق ؛ کاجو کا نمك ۔

Anacardiaceous : (n) کاجو کی جنس کے پودے اور وہ درخت جنمیں آم، پستہ وغیرہ پھلتے ہوں ۔

Anacardic : (a) کاجو سے متعلق : کاجو کا نمک ۔

Anacathartic : (a) [ Gr. "ana" ( upward ) + CATHARTIC ] وہ دوائیں جو امتلا انگیز اور دافع بلغم ہوں۔

Anacharis : (n) [ Gr. "ana" ( up ) + "Charis" ] پانی میں پیدا ہونے والی شمالی امریکی گھاس ۔

Anachorism : (n) [ Gr. "ana + Chorion" ] غیر ملکی شے : بدیسی چیز : بیگانہ : غیر متجانس ۔

Anachronic / Anachronical : (a) تاریخی غلطی پر مشتمل جس میں بہ اعتبار زمانہ غلطی ہو : غلط زمانہ کی طرف منسوب کیا ہوا تاریخی واقعہ ۔

Anachronically : (adv) بطور اشتباہ تاریخی ۔

Anachronism : (n) [ Gr. "anachronizin" ] (۱) غلط زمانی : سہو زمانی : اشتباہ تاریخی ۔(۲) زمانہ یا تاریخوں کا غلط مقرر کرنا ۔(۳) کسی واقعہ وغیرہ کو غلط تاریخ سے متعلق کرنا ۔(٤) کوئی کام جو تاریخ کے لحاظ سے نہ ہو ۔(۵) ( تاریخ و سیاسیات ) سہو زمانی ؛ (فلسفہ و نفسیات) خلاف زمانہ ۔

Anachronist : (n) جو اشتباہ تاریخی کا مرتکب ہو ۔

Anachronistic : (a) جس میں اشتباہ تاریخی شامل ہو : اشتباہ تاریخی سے متعلق ؛ ( تاریخ و سیاسیات) سہو زمانی سے متعلق ۔

Anachronize : (v) غلط زمانے سے منسوب کرنا ۔

Anachronous : (a) اشتباہ تاریخی پر مشتمل ۔

Anachronously : (adv) بہ لحاظ اشتباہ تاریخی ۔

Anacidity : (n) ["an + acidy"] بے ترشگی ۔

Anaclastic : (a) [ Gr. "anaclastos" + - IC ] (۱) انعطاف نور سے متعلق یا پیدا شدہ : انعطافی ۔(۲) چٹخنے کی آواز کے ساتھ اچھل پڑنےوالا : کھٹکے دار یا اپنے آپ بند ہو جانےوالی ۔(۳) موید بینائی : علم المرایہ : ھجائے کوتاہ یا ھجائے بلند کا قابل تغیر ہونا ۔

Anaclastic curves : (n) بعض ظاہری خطوط منحنی جو انعطاف نور کی وجہ سے کسی پانی بھرے ہوئے برتن کی تہ میں نظر آئیں۔

Anaclastic glasses : (n) اپنے آپ بند ہو جانے والی عینک : کمانی دار عینک ۔

Anacoenosis : (n) [ Gr. "anacoenosis" ] وہ ادبی صنعت جس کے ذریعہ مقرر اپنے سامعین یا مخالفین کو موضوع بحث پر رائے دینے کے لئے آمادہ کرتا ھے ۔

Anacoluthia : (n) [ Gr. ] نحوی یا صرفی ترتیب کا فقدان : ایک جملہ کو مکمل کئے بغیر دوسرا جملہ شروع کردینا ۔

Anacoluthic : (a) بے ربط : بے ترتیب ( دستوری اعتبارسے ) ۔

Anacoluthon : (n) [ Gr. "an + a + celeuthos" ] نا مربوط، بےربط ، بے ترتیب عبارت : ایسے جملے یا الفاظ جنمیں صرفی یا نحوی ترتیب نہ پائی جائے : خلاف قواعد جملے یا الفاظ ۔

Anaconda : (n) [ f. Sinhalese "henakandaya" ] (۱) سری لنکا کا ایک بڑا سانپ ۔(۲) جنوبی امریکہ کا اژدہا ۔ (۳) اژدہا ، چتلا بڑا سانپ جو اپنے شکار کو دبا کر مار ڈالے ۔

Anacreontic : (n) [ Gr. "Anacreon" prop. name ] یونانی شاعر انقریون کے انداز پر لکھی ہوئی نظم ۔

Anacreontic : (a) انقریون کے انداز پر لکھی ہوئی نظم سے متعلق ۔

Anacreontically : (adv) انقریون کے انداز سے ۔

Anacrotic : (a) [ Gr. "ana + Crotos" + - IC ] Anacrotism سے متعلق ۔

Anacrotism : (n) [ Gr. "ana + crotos" ] نبض سنج ( Sphygmograph ) کے ذریعہ نقشہ کشی میں خط منحنی کے اوپری حصہ میں کوئی دندانہ یا ثانوی حرکت نوسانی ۔

Anacrusis : (n) [ Gr. "anacrosis" ] ( عروض ) نظم کے شروع کا وہ بول جس پر بل نہ ہو ۔

Anadem : (n) [ Gr. "anadein " ] سہرا : ہار : پھولوں کا گجرا ۔

Anadicrotic : (a) Anacrotic کی اصلی شکل ۔

Anadiplosis : (n) [ Gr. "ana + diploin" ] (۱) تکرار ۔ (۲) رد العجز علی الصدر ۔

Anhidrotic : (a) [ Gr. "an+hidrotikos" ] پسینہ کو روکنے والی۔

Anhistoric : (a) ( تاریخ ) غیر تاریخی۔

Anhistous : (a) [ Gr. "an + histon" + - OUS ] ( حیاتیات ) نا قابل شناخت ساخت کا ( نسیج )۔

Anhungered : (a) (۱) مغلوب الجوع ؛ بھوکا۔ (۲) (مجازاً) شدید خواهش مند۔

Anhydride : (n) [Gr."anydros"+- IDE] ( کیمیا ) بے آب ؛ نابیدہ۔

Anhydrite : (n) [ as prec.+- ITE ] (کیمیا) این ہائیڈ رائیٹ ؛ چونے کا سلفیٹ جو بے آب ہو ؛ نابید جپسم۔

Anhydro- : جزو ترکیبی بمعنی ؛ بے آب " نابیدہ " " بے پانی کا "۔

Anhydrosis : (n) پسینہ نکلنے کی غیر طبعی کمی ؛ قلت پسند ؛ کم عرقیت۔

Anhydrous / Anhydric : (a) [ Gr. "anydros" + - OUS ] (۱) ( کیمیا ) بے پانی کا ؛ بے آب ؛ نابید ؛ غیرآبیدہ۔ (۲) ( مجازاً) بے رس ؛ سوکھا ؛ رس ھین ؛ خشک۔

Anicca : (n) [ skr. "anitya" ] فنا۔

Aniconic : (a) [ an + iconic ] علامتی ؛ بے اصنام کا ؛ اصنام کے خلاف۔

Anicut / Annicut : (n) [ Tamil "Anai Kattu" ( dam building ) ] وہ باندھ جو ایک ندی کے آرپار بنائی جائے تا کہ سینچائی کی نہروں میں پانی مہیا ہو۔

Anigh : (adv) [ f. Nigh] قریب ؛ نزدیک ؛ پاس۔

Anight : (adv) [ OE. on niht ] رات کے وقت ؛ رات میں ؛ شب میں۔

Anil : (n) [ Arab ] نیل کا پودا اور رنگ۔

Anile : (a) [ L. "anilis" , f. "anus" ] (۱) پیر زن کی طرح ؛ پیر زن کا ؛ عجوزہ صفت ؛ عجوزی۔ (۲) سادہ لوح ؛ کورا ؛ مریل۔

Anilic : (a) نیل کا یا اس سے متعلق۔

Anilide : (n) [ ANIL + - IDE ] ( کیمیا ) این لائیڈ ، ایک کیمیائی شے۔

Aniline : (n) [ ANIL+ - INE ] انیلین : ایک کیمیاوی اساسی عنصر جس سے کئی خوبصورت رنگ بناتے ھیں ، پہلے یہ نیل سے حاصل کیا جاتا تھا ، آجکل تارکول سے بناتے ھیں۔

Aniline black : (n) ( کیمیا ) انیلین سیاہ۔

Aniline blue : (n) ( کیمیا ) انیلین نیلا۔

Aniline salt : (n) ( کیمیا ) انیلین نمک۔

Anility : (n) [ L. "anilitatem" ] سن خرافت ؛ فرتوت پن ؛ سنهیاپا ؛ سترا بهترا پن ؛ پیرزنی ؛ بے شعوری ؛ عجوزیت۔

Anima : (n) [ L. ] (۱) جان ؛ حیات ؛ زندگی ؛ روح۔ (۲) ( حیوانیات ) روح حیوانی ؛ ( نفسیات ) اینیما ؛ نسمہ۔

Anima mundi : (n) [ L. ] ( فلسفہ و نفسیات ) روح کائنات ؛ نسمہ عالم۔

Animadversion : (n) [ L." animadversionem" ] (۱) انتقاد ؛ تنقید ؛ نکتہ چینی۔ (۲) تنقیص ؛ ملامت ردّ و قدح ؛ سرزنش۔ (۳) تنبیہ۔ (٤) قصور کےقانونی اختیار سماعت کا فعل اور اس کی سزا۔

Animadvert : (v) [ L. "animadvertere" ] ( طرز عمل ، قصور وغیرہ پر) اعتراض کرنا ؛ تنقیص کرنا ؛ ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا۔

Animal : (n) [ L. "animal" ] (۱) جاندار ؛ ذی روح ؛ ذی حیات۔ (۲) جانور ؛ حیوان۔ (۳) چوپایہ۔ (٤) وہ انسان جو درندوں کا سا ہو۔

Mythical animal : ( تاریخ ) اساطیری جانور۔

Sacred animal : ( تاریخ ) مقدس جانور۔

Animal : (a) (۱) وظائف حیوانی سے متعلق ؛ حیوانی۔ (۲) حیوانی ( نباتی کی ضد )۔ (۳) بہیمی ؛ نفسانی ؛ شہوانی۔

Animal Charcoal : (n) ( کیمیا ) حیوانی کوئلہ ؛ وہ کوئلہ جو جاندار شے کو جلانے سے ملتا ہے۔

Animal cult : (n) ( تاریخ ) حیوان پرستی کا مسلک۔

Animal faith : (n) (فلسفہ و نفسیات ) جانوروں کا اعتقاد ؛ حیوانی عقیدہ ۔

Animal fibre : (n) ( کیمیا ) حیوانی ریشہ ۔

Animal food : (n) حیوانی غذا ۔

Animal flower : (n) حیوانات شعاعی میں سے کوئی ایک ؛ وہ حیوان جو پھول کے مماثل ہو ۔

Animal heat : (n) وہ مستقل حرارت جو ذی روح جسم میں ہوتی ہے ۔

Animal husbandry : (n) ( انتظامیہ ) پرورش حیوانات ؛ افزائش نسل حیوانات ۔

Animal kingdom : (n) عالم حیوانات ۔

Animal magnetism : (n) حیوانی مقناطیسیت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) جانوروں کی کشش ؛ حیوانی کشش ۔

Animal myth : (n) وہ دیو مالا جو جانوروں کی عادت کی بنیاد پر ہو ۔

Animal of fancy : (n) ( تاریخ ) پسندیدہ جانور ۔

Animal organism : (n) ( کیمیا ) حیوانی نامیہ ۔

Animal ornament : (n) ( تاریخ ) جانور کا زیور ۔

Animal painter : (n) مصور حیوانات ۔

Animal painting : (n) تصویر حیوانات ۔

Animal piece : (n) شبیہ حیوانات ۔

Animal plant : (n) مونگا کی طرح حیوان گیاھی یا حیوان کیسہ تن ۔

Animal soul : (n) جانوروں کی روح ۔

Animal spirits : (n) صحت مند حیوانی حرکت ؛ صحت مند حیوانیت ۔

Animal starch : (n) ( کیمیا ) حیوانی اسٹارچ ۔

Animal world : (n) عالم حیوانیات ۔

Animal worship : (n) ( تاریخ ) حیوان پرستی ۔

Animalcula / Animalcule : (n) [ L. "animalculum" ] خوردبینی حیوان ؛ حیوان ذرہ بینی ؛ حوین ؛ چھوٹے کیڑے ؛ حیوانچہ ۔

Animalculism : (n) حوینیت ؛ عضویاتی مظاھرات کو خوردبینی کیڑوں کا نتیجہ قرار دینا ؛ یہ عقیدہ کہ خوردبینی حیوان ھی جراثیم حیات اور بیماریوں کا سبب ھیں ۔

Animalculist : (n) اس عقیدہ کا پیرو کہ خورد بینی حیوان ھی جراثیم حیات اور بیماریوں کا سبب ھیں ؛ حیوان ذرہ بینی کا مطالعہ کرنیوالا ۔

Animalia : (n) [ L. pl. of animal ] ( حیوانیات ) حیوانئیے ۔

Animalism : (n) (۱) حیوانی حرکت ؛ حیوانیت ۔ (۲) شھوت پرستی ؛ بہیمیت ۔

Animalist : (n) (۱) وہ شخص جو انسان کے متعلق یہ عقیدہ رکھے کہ انسان حیوانی پہلو کے علاوہ کچھ بھی نہیں رکھتا ۔ (۲) نظریہ حیوانیت انسانی کا پیرو ؛ شھوت پرست ۔ (۳) حیوان ذرہ بینی کا مطالعہ کرنیوالا ۔

Animalitarianism : (n) (فلسفہ و نفسیات) حیوانیت پسندی ۔

Animality : (n) (۱) فطرت یا نظام حیوانی ؛ قوت حیاتی ۔ (۲) ایسی فطرت جو محض حیوانی ھو ؛ حیوانیت محض ۔ (۳) دنیائے حیوانات ۔

Animalization : (n) حیوانی مادہ میں تبدیل کرنے کا عمل ؛ حیوانی بنانا ۔

Animalize : (a) (۱) حیوانی بنانا ؛ حیوانی مادہ میں تبدیل کر دینا ۔ (۲) حیوانی جذبات کی طرف مائل کرنا ؛ شھوانی بنانا ۔

Animally : (adv) جسمانی طور سے ؛ جسم حیوانی کے لحاظ سے ۔

Animate : (a & n) [ L. "animatus", "animare", f. "anima" ] (۱) جاندار ؛ ذی حیات ؛ زندہ ؛ ذی روح ۔ (۲) چست ؛ مستعد ؛ جاندار ۔ (۳) (مجازاً) پر جوش ۔ (٤) ( لسانیات ) جان دار ؛ ذی روح ۔

Animate : (v) (۱) جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ احیاء ۔ (۲) جان ڈال دینا ؛ روح پھونک دینا ۔ (۳) ھمت بندھانا ؛ ڈھارس دینا ۔ (٤) شہ دینا ؛ جوش دلانا ؛ اکسانا ؛ ابھارنا ؛ تحریک کرنا ؛ بر انگیختہ کرنا ۔

**Animate gender : (n)** ( لسانیات ) ذی روح جنس -

**Animated : (a)** (۱) زندہ ؛ ذی روح ؛ جاندار ؛ ( مجازاً ) بظاھرزندہ - (۲) سرگرم ؛ پرجوش ؛ مستعد ؛ متحرك -

**Animated nature : (n)** کائنات کا وہ حصہ جو جاندار ھے ؛ فطرت کا جاندار حصہ ؛ عالم حیوانیات ؛ جاندار مخلوق -

**Animatedly : (adv)** گرما گرمی سے -

**Animating : (a)** جان بخش ؛ روح بخش -

**Animatingly : (adv)** بطور احیاء مستعدی سے ؛ پر جوش طریقہ پر -

**Animation : (n) [ L. "animationem" ]** جان بخشی ؛ انگیزش ؛ تحریك ؛ سر زندگی ؛ جنس ؛ جوش ؛ گرما گرمی ؛ حیاتیت -

**Animatism : (n)** ( تاریخ ) مظاھر پرستی ؛ ( سماجیات ) پرستش ذی حیات -

**Animator / - er : (n)** محرك ؛ جان ڈالنے والا -

**Anime : (n) [ Fr. ]** ایك قسم کی رال یا گوند جو مغربی جزائر ھند میں پائی جاتی ھے اور وارنش کے کام میں آتی ھے -

**Anime : (a) [ Fr. ]** ( نقابت ) مستعد اور لڑنے کی خواھش رکھنے والا ؛ وہ جانور جس کی آنکھ وغیرہ کا رنگ بدن کے رنگ سے مختلف ھو -

**Animine : (n) [ ANIM (AL + - INE) ]** ایك نامیاتی اساس جو Bone-oil وغیرہ سے حاصل ھوتا ھے -

**Animism : (n) [ L."anima"+ - ism]** (۱) وہ عقیدہ کہ حیوانی زندگی کے مظاھر مادہ سے مختلف ایك غیر مادی روح سے پیدا ھوتے ھیں - (۲) روحیت مظاھر کا عقیدہ یعنی مظاھر قدرت اور سنگ و شجر وغیرہ کی روح کا قائل ھونا ؛ مظاھر پرستی - (۳) بے جان چیزوں میں بھی جان ھونے کا اعتقاد - (٤) یہ عقیدہ کہ روح اور مادہ الگ الگ چیزیں ھیں ؛ وہ عقیدہ جس میں روح کا وجود مادہ سے الگ مانا جاتا ھے - (٥) (فلسفہ و نفسیات ) روح رواں ؛ ھمہ روحیت ؛ ( سماجیات ) پرستش روح ؛ ( تاریخ ) جان پرستی -

**Pre - animism :** ( سماجیات ) ماقبل پرستش روح -

**Animist : (n)** (۱) مظاھر پرست ؛ بھوت پریت کا پوجنے والا - (۲) بے جان چیزوں کو ذی روح جان کر انھیں پوجنے والا -

**Animistic : (a)** مظاھر پرستانہ ؛ جان پرستی کا -

**Animistic stage : (n)** ( تاریخ ) جان پرستی کا دور -

**Animosity : (n) [ L. "animositatem", f. "animosus" ]** دشمنی ؛ بیر ؛ عداوت ؛ خصومت ؛ عناد -

**Animous / - us : (n) [ L. ]** (۱) ارادہ ؛ قصد ؛ نیت ؛ روح رواں ؛ جان - (۲) خصومت ؛ دشمنی ؛ عداوت ؛ عصبیت - (۳) تحریك دلانے والا ارادہ ؛ غرض یا خیال - (٤) ( فلسفہ و نفسیات ) روح حیوانی -

**Anion : (n) [ Gr. "anion" ]** ( طبیعیات ) بجلی کا منفی عنصر جو برقی کیمیاتحلیل کے نتیجے میں انوڈ ( Anode ) پر جمع ھوجاتا ھے ؛ انوڈی ؛ بجلیہ ؛ زیر رواں ؛ منفی رواں -

**Anisal dehyde : (n)** ( کیمیا ) اینیسل ڈیھائیڈ -

**Anisanthous : (a) [ Gr."anisos + anthos"+ - OUS]** مختلف شکل کے محیط گل رکھنے والا -

**Anisated : (a)** سونف یا بادیان سے ملا ھوا یا اس سے خوشبو دار بنایا ھوا -

**Anise : (a) [ L. "anisum" / Gr. ]** سونف ؛ بادیان ؛ انیسون -

**Aniseed : (n)** تخم بادیان -

**Anisette : (n) [ Fr. ]** وہ شراب جس میں تخم بادیان خوشبو کے لئے ملائے گئے ھوں ؛ سونف کی شراب ؛ انیسون شراب -

**Anisic : (a)** سونف کا یا سونف سے نکالا ھوا -

**Aniso - : [ Gr. "anisos" ]** جزو ترکیبی بمعنی " انمل " " بے جوڑ " ، " مختلف " " غیرمتناسب " -

**Anisobryous : (a) [ Gr. "anisos + bryin" ]** ( نباتات ) جو تنے کی ایك طرف دوسری طرف کے اعتبار سے زیادہ مضبوطی سے بڑھنےوالا ھو -

**Anisocoria : (n) [ Gr. "anisos + kore ( pupil of the cy + L. ia" ]** آنکھ کی پتلیوں کا بڑا چھوٹا ھونا ؛ نابرابر مردمیت -

Anisocytosis : (n) [ Gr. "anisos +cyt + - osis" ] لال خلیوں کا بڑا چھوٹا ہونا ( مساوی نہ ہونا ) ۔

Anisodactylic : (a) [ Gr. "anisos + dactylos" ] ( حیوانیات ) نابرابر پنجوں والا ۔

Anisodynamous : (a) [ Gr. "anisos + dynamis" ] دیکھو Anisobryous

Anisogynous : (a) [ Gr. "anisos + gyne" ] ( نباتیات ) جس میں بفچہ گل اور مسند گل کی تعداد برابر نہ ہو ؛ غیر متناسب ۔

Anisomeric : (a) [ as prec.] (۱) غیر متناسب ؛ (۲) (کیمیا) غیر ہم عناصر ۔ (۳) (نباتیات) نا برابر حلقی ؛ نابرابر کوث ۔

Anisomerous : (a) [Gr."anisos+meros"] دیکھو Anisomeric

Anisometric : (a) [ Gr. "anisos + metron" ] (۱) غیر مساوی ناپ کا ؛ غیرمتناسب حصوں والا ۔ (۲) ( کیمیا ) غیر ہم پیمائی ۔

Anisometropia : (n) [ Gr. "anisos + metron + oph / opha" ] دو آنکھوں کی قوت انعطاف کی نابرابری ؛ بھینگاپن ؛ انمل نظری ۔

Anisometropic : (a) دو آنکھوں میں نابرابری قوت انعطاف رکھنے والا ؛ بھینگا ۔

Anisomorphic : (a) غیر ہم ترکیب ؛ نا ہم شکل ۔

Anisopetalous : (a) [ Gr. "anisos + petalon" ] نا برابر پنکھڑیوں والا ۔

Anisophyllous : (a) [ Gr. "aniso + phyllon" ] نا برابر دو مختلف سائز و شکل کی پتیوں والا ۔

Anisopterous : (a) [ Gr. "anisos +pteron" ] غیر مساوی بازوؤں والا ۔

Anisostemonous : (a) [ Gr. "anisos + stemon" ] وہ پودے جس میں حامل زر کے لحاظ سے بفچہ گل یا مسند گل کی تعداد غیر مساوی ہو ۔

Anisosthenic : (a) [ Gr." anisos + sthenos" ] قوت یا زور میں غیر مساوی ۔

Anisostomous : (a) [ Gr. "anisos + stoma" ] جس کے دہانے غیر مساوی ہوں ۔

Anisotonic : (a) ( کیمیا ) غیر ہم سراعتی ؛ این آنسوٹونك ۔

Anisotropal : (a) [ Gr. "anisos+tropikos" ] ( کیمیا ) غیر ہم اطرافی ؛ مختلف سمت میں مختلف خواص رکھنےوالا ؛ ناہم سموت ؛ ( حیوانیات ) محور دار ؛ ( بصریات ) ناہم انعطاف ۔

Anisotropic : (a) دیکھو Anisotropal

Anisotropous : (a) دیکھو Anisotropic

Anisotropy : (n) [ Gr."anisos + tropia" ] غیر ہم اطرافی ہونے کی صفت ؛ غیر ہم اطرافیت ؛ ناہم سموتی ۔

Anker ( also ankor / anchor ) : (n) (۱) شراب اورعرقیات کا پیمانہ (ولندیز شمالی جرمنی، ڈنمارك، روس، سوڈان اور پہلے انگلستان میں بھی استعمال ہوتا تھا ) ۔ (۲) پیپہ جس میں اینکر بھر شراب سمائی ہو ۔

Ankerite : (n) [Prof. Anker of styria ] اینکرائیٹ ؛ ایك معدنی شے ۔

Ankh : (n) [ Egypt "nh" ] ( تاریخ ) علامت حیات ۔

Ankle / Ancle : (n) (۱) ٹخنہ ؛ کعب ۔ (۲) پنڈلی اور ٹخنے کے بیچ کا حصہ ۔

Ankiet : (n) پازیب ؛ پائل ؛ خلخال ؛ ٹخنیہ ۔

Anna : (n) [ Hindi "ana" ] آنہ ؛ ایك روپیہ کا سولھواں حصہ، ایك متروك ہندوستانی سکہ ۔

Annabergite : (n) [ f. Annaberg , in Saxony ] اینابرجائیٹ ؛ نیکل کا آب دار آرسینیٹ جو سبز اور شعری قلموں کی شکل میں ہوتا ہے ۔

Annal : (n) [ See ANNALS ] Annals کی واحد شکل ۔

Annalist : (n) وقائع نگار ؛ اخبارنگار ۔

Annalistic : (a) وقائع نگاری سے متعلق ۔

Annals : (n) [ L "annales" ] (۱) واقعات سال وار ترتیب کے ساتھ ؛ وقائع ؛ اخبار ؛ وقائع سالیانہ ۔ (۲) تاریخی اسناد اورتحریرات ؛ تاریخچہ ؛ سالنامہ ۔ (۳) وہ دعائیں جو ایك سال کی مدت میں کی گئی ہوں ۔

**Annates** : (n) [ L. "annata" ] (۱) ( رومن کیتھولک ) مذہبی ملك یا اوقاف کی پہلی سال کی آمدنی جو پاپائے اعظم کو دی جاتی ھے : پہلا سالانہ : پہلا نذرانہ ۔

**Anneal** : (v) [A pref. +"nigallare", f."nigrum"] (۱) تاؤ دینا ؛ تانبہ ، شیشہ ، دھات یا مٹی کے برتنوں کو دھیمی دھیمی آنچ دینا ۔ (۲) ( کیمیا ) انیل کرنا : دہمانا : تپانا ۔

**Annealing** : (n) ( کیمیا ) دہمن ۔

**Annectent** : (a) [L."annectentum"] ملانے والا : جوڑنے والا : واصل : ملاؤ : ملحقہ : واصل ۔

**Annectent link** : (n) ملانے والی کڑی : حلقہ واصلہ ۔

**Annelid (e)** (a & n) [L."annellus"] (۱) سرخ خون رکھنے والے کیڑوں کا یا ان سے متعلق ۔ (۲) کنڈل کیڑا : حلقہ دار کیڑا ۔

**Annelida** : (n) [L."annellns"] (۱) سرخ خون رکھنے والے کیڑوں کا خاندان ۔ (۲) کنڈل کیڑا : حلق دار کیڑا ۔

**Anneloid** : (n) حلقہ دار کیڑاسے مشابہ ایك جانور ۔

**Annex** : (v) [L."annexum","annectere", f.ad "nectad"+"nectare"] (۱) ملحق کرنا : ملانا : شامل کرنا (بطور ایك ضمنی چیز کے ) ۔(۲) نتھی کرنا : شریك کرنا : شامل کرنا : جوڑنا : لگانا (کتاب وغیرہ کے ساتھ) ۔(۳) قبضہ کرنا : قابض ھونا : متصرف ھونا : الحاق کرنا (ملك وغیرہ کا) ۔(٤) جوڑنا : لگانا : داخل کرنا : بڑھانا ( کسی وصف ، ضمیمہ یا نتیجہ کو ) ۔ (٥) (تاریخ ) کسی علاقہ پر قبضہ کرنا : زبردستی الحاق کرنا ۔

**Annexable** : (a) قابل الحاق : الحاق پذیر ۔

**Annexation** : (n) [L."annexationem","annexare"] تضمیم : انسلاك : الحاق : شمول : اضافہ : شرکت : افزائش : انضمام ۔

**Annexationist** : (n) کسی ملك وغیرہ کے الحاق کا حامی : الحاق کا حامی ۔

**Annexe** : (n) (۱) مشمولہ : منسلکہ : ذیل ضمیمہ ۔ (۲) ذیلی مکان : مکان جو دوسرے مکان سے متعلق ھو ۔

**Annexed** : (a) ملحق : ملا ھوا : منسلك ۔

**Annexed territory** : (n) ( تاریخ وسیاسیات ) ملحقہ علاقہ ۔

**Annexer** : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) الحاق کرنے والا : ملانے والا ( کسی ملك وغیرہ کو ) ۔

**Annexion** : (n) دیکھو Annexation

**Annexure** : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) منسلکات ۔

**Annexures of paper** : ( انتظامیہ ) کاغذات منسلکہ ۔

**Annihilable** : (a) [L."annihilare"] نیست و نابود ھونے کے قابل : فنا پذیر ۔

**Annihilate** : (v) [L."annihilatus"] نیست و نابود کرنا : خاك میں ملانا : مٹانا : کالعدم کردینا : تباہ و برباد کردینا : ناپید کردینا ۔

**Annihilated** : (a) معدوم ' نیست و نابود کیا ھوا : برباد کیا ھوا ۔

**Annihilation** : (n) (۱) ستیا ناس : بربادی : کامل تباھی : فنا : اعدام ۔(۲) ( دینیات ) جسم اور روح دونوں کی ھلاکت : ابدی ھلاکت : نیستی ۔

**Annihilation of matter** : ( طبیعیات ) مادے کی فنا ۔

**Annihilationism** : (n) (دینیات) یہ عقیدہ کہ بعض کبیرہ گناھوں کا نتیجہ ابدی ھلاکت ھے : اعدامیت : نظریہ اعدام ۔

**Annihilationist** : (n) ابدی ھلاکت کے عقیدے کو ماننے والا ۔

**Annihilative** : (a) برباد کن : فنا کن ۔

**Annihilator** : (n) برباد کرنے والا ۔

**Annist** : (n) ملکہ این کا طرفدار ۔

**Anniversarily** : (adv) سالگرہ کے طورپر ۔

**Anniversary** : (n) [L."anniversarius", f. "annus"+"versus"] (۱) سالگرہ : وہ دن جو برس کےبرس آئے : سالانہ رسم : برسی ۔(۲) جشن سالگرہ : سالانہ عید : سال گردش : ھر سالہ ۔

**Anniversary sales** : (n) ( تجارت ) سال گرھی بکری۔

**Anno Domini** : [L.] سال مسیحی میں : حضرت عیسیٰ کی ولادت کے بعد ۔

Annominate : (v) [var. of agnominate] کسی لقب یا خطاب کے ساتھ پکارنا ۔

Annomination : (n) ایہام ؛ رعایت لفظی ؛ ضلع جگت ۔

Annotate : (v) [L."annotat",-"an-(ad-)notare"] شرح کرنا یا لکھنا ؛ حاشیہ چڑھانا یا لکھنا ۔

Annotated : (n) محشی ؛ مشرح ۔

Annotation : (n) [L."annotationem"] (۱) حاشیہ ؛ شرح ؛ تحشیہ ؛ تشریح ۔ (۲) یاد داشت ؛ تفسیر ؛ حاشیہ نویسی ؛ (تاریخ و سیاسیات) حواشی لکھنا ۔

Annotative : (a) شرح دار ؛ تشریح کرنے والا ؛ شرح کی خاصیت کا ۔

Annotator : (n) مفسر ؛ حاشیہ نگار ؛ شارح ؛ تفسیر نویس ؛ شرح کرنے والا ۔

Annotatory : (a) شارح یا اس کے کام سے متعلق ۔

Announce : (v) [L."adnuntiare". f."ad+nuntiare," f."nuntius"] (۱) اعلان کرنا ؛ مشہور کرنا ؛ منادی کرنا ؛ اطلاع کرنا ۔ (۲) خبر دینا ؛ کسی کے پہنچنے کی اطلاع یا بشارت دینا ۔ (۳) محسوس کرانا ؛ سمجھانا ؛ مطلع کرنا ( حواس اور ذہن کو بغیر الفاظ کی وساطت کے )۔

Announcement : (n) اعلام ؛ اعلان ؛ خبر ؛ اشتہار ؛ آگاہی ۔

Announcer : (n) خبر دینے والا ؛ اناؤنسر ؛ معلن ۔

Annoy : (n) [OFr."anoi","anui","enui"] آزردگی ؛ رنجش ؛ اذیت ؛ بد مزگی ؛ تنفر ؛ پریشانی ۔

Annoy : (v) [OFr."anuier"] تنگ کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ جھنجھلا دینا ؛ ستانا ؛ چھیڑنا ؛ ایذا دینا ؛ رنجیدہ کرنا ؛ آزردہ کرنا ۔

Annoyance : (n) (۱) آزردگی ؛ بیزاری ؛ رنجیدگی ؛ پریشانی ؛ تکلیف ؛ اذیت ۔ (۲) (فلسفہ و نفسیات ) ناگواری ؛ جھنجھلاہٹ ۔

Jury of annoyance : وہ جیوری جو اذیت دینے والی حرکتوں کی رپورٹ دینے کے لئے مقرر کی جائے ۔

Annual : (a&n) [L."annualem"] سالانہ ؛ سالیانہ ؛ بحساب سال ؛ یک سالہ ؛ ہر برس کے برس ہونے والا ؛ اک برسی ؛ ایک سال تک باقی رہنے والا ۔(۲) ( پودا ) وہ جو ایک سال تک رہے ۔ (۳) سالنامہ ؛ سالانہ ؛ جو ہر برس ایکبار شائع ہو ( کتاب وغیرہ ) ۔(٤) ( رومن کیتھولک چرچ) وہ عشائے ربانی جو کسی شخص کی موت کے بعد ایک سال تک روز ادا کی جائے یا ہر برس ( برسی پر ) ادا کی جائے ۔

Annual aberration : (n) ( طبیعیات ) سالانہ فتور ۔

Annual account : (n) ( انتظامیہ ) سالانہ حساب ۔

Annual accretion : (n) ( تجارت ) سالانہ اضافہ ۔

Annual administrative report : (n) (انتظامیہ)سالانہ انتظامی روداد ۔

Annual audit : (n) ( تجارت ) سالانہ آڈٹ ۔

Annual closing : (n) ( تجارت ) سالانہ اختتام ۔

Annual consumption : (n) سالانہ صرفہ / خرچ ۔

Annual financial review : ( انتظامیہ ) سالانہ مالی تبصرہ ۔

Annual financial statement : ( انتظامیہ ) سالانہ مالی گوشوارہ ۔

Annual improvement : (n) ( سماجیات ) سالانہ ترقی ۔

Annual production : (n) سالانہ پیداوار ۔

Annual report : (n) ( تجارت ) سالانہ روداد ؛ سالانہ رپورٹ ۔

Annual return : (n) ( تجارت ) سالانہ گوشوارہ ۔

Annual valuation : (n) ( تجارت ) سالانہ تعین قیمت ۔

Annual verification : (n) ( تجارت ) سالانہ تصدیق ۔

Annual wage : (n) ( سماجیات ) سالانہ اُجرت ۔

Annual wage plan : سالانہ منصوبہ اُجرت ۔

Annualist : (n) ایک مجلہ سالنامہ کا مضمون نگار ۔

Annualize : (v) مجلہ سالنامہ کے لئے مضمون لکھنا ۔

Annually : (adv) سالانہ ؛ ہرسال ؛ سال بہ سال ۔

Annuary : (a&n) [Fr."annuaire", f."annus"] Annual دیکھو

**Annuent : (a)** سر کو حرکت دینے والا : خصوصاً وہ عضلات جو سر کو حرکت دیتے ھیں ۔

**Annuitant : (n) [See next]** (۱) سالانہ وظیفہ خوار : برسوزی پانے والا : مواجب خور ۔ (۲) ( انتظامیہ ) سالیانہ یاب ۔

**Annuity : (n) [L."annuitatem", f. "annuus"]** (۱) سالیانہ ( سالانہ عطیہ ، وظیفہ یا معاش )۔ (۲) سالانہ نقد رقم ( جو اصل لگانےوالے کو ہر سال ملے )۔ (۳) ( قانون ) زر سالانہ کا وہ عطیہ جو چند سال کی مدت یاعمر بھر یا ھمیشہ کےلئے ھو اور جو ابتداً عطا کرنے والے کے ذمہ ھو یا اس کے وارثوں کے لئے ۔

Apportionable annuity : ( تجارت ) قابل تقسیم سالیانہ ۔

Certain annuity : ( تجارت ) یقینی سالیانہ ۔

Compound survivorship annuity : ( تجارت ) مرکب پسماندگی سالیانہ ۔

Contingent annuity : ( تجارت ) اتفاقی سالیانہ : مشروط سالیانہ ۔

Continuous annuity : ( تجارت ) لگاتار سالیانہ : پیہم سالیانہ ۔

Deferred annuity : ( تجارت ) ملتوی شدہ سالیانہ ۔

Equity annuity : حصصی سالیانہ ۔

Guaranteed annuity : ( تجارت ) گارنٹی شدہ سالیانہ ۔

Immediate annuity : ( تجارت ) فوری سالیانہ ۔

Immediate annuity-due : ( تجارت ) فوری واجب الادا سالیانہ ۔

Joint annuity : ( تجارت ) مشترکہ سالیانہ ۔

Last survivor annuity : ( تجارت ) آخری حیاتی سالیانہ : آخری وارثی سالیانہ ۔

Life annuity : عین حیاتی سالیانہ ۔

Non-apportionable annuity : ( تجارت ) ناقابل تقسیم سالیانہ ۔

Ordinary annuity : ( تجارت ) عمومی سالیانہ ۔

Perpetual annuity : ( تجارت ) دائمی سالیانہ : دوامی سالیانہ ۔

Premium annuity : قسطی سالیانہ ۔

Reversionary annuity : معکوسی سالیانہ ۔

Single payment annuity : یك ادائی سالیانہ ۔

Special deferred annuity : ( تجارت ) مخصوص ملتوی شدہ سالیانہ ۔

Special immediate annuity : ( تجارت ) مخصوص فوری سالیانہ ۔

Special joint life and survivor annuity : ( تجارت ) مخصوص مشترکہ زندگی و پسماندہ سالیانہ ۔

Survivorship annuity : (تجارت) عارضی زندگی سالیانہ ۔

Temporary annuity : (تجارت ) عارضی سالیانہ ۔

Temporary life annuity : ( تجارت ) عارضی زندگی سالیانہ ۔

Terminable annuity : میعادی سالیانہ ۔

Variable annuity : ( تجارت ) تبدیل پذیر سالیانہ : تغیر پذیر سالیانہ ۔

**Annuity bond : (n)** ( تجارت ) سالیانہ بانڈ ۔

**Annuity equity : (n)** ( تجارت ) سالیانہ ایکوٹی ۔

**Annuity fund : (n)** ( تجارت ) سالیانہ فنڈ ۔

**Annuity premium : (n)** سالیانہ پریمیم : سالیانہ قسط ۔

**Annul : (v) [L."annullare", f. an -="ad-+nullum"]** : (۱) مٹادینا معدوم کرنا : منسوخ کرنا : اٹھا دینا : باطل کر دینا : لغو قرار دینا ۔ (۲) رد کرنا : قلم زد کرنا : ناجائز یا کالعدم کرنا : فسخ کرنا ۔

**Annular : (a) [L."annularis" f."annulus]** حلقہ دار : حلقہ نما : حلقہ صفت : حلقہ کی طرح : چھلا کا سا : ( کیمیا ) چھلا نما ۔

**Annular eclipse : (n)** کسوف چنبری : کسوف حلقی : حلقہ دار گہن ۔

**Annular ligament : (n)** رباط چنبری : رباط حلقی : وہ حلقہ دار پٹھے جو کلائی اور ٹخنے کے جوڑ پر ھوتے ھیں ۔

Annular process protuberance : بصل النخاع کاحلقه نما ابهار ۔

Annular space : (n) فضائے چنبری ؛ خلائے اسطوانی ؛ مکانیت حلقی ۔

Annularity : (n) حلقه کی صفت یا شکل ۔

Annularly : (adv) حلقه کی طرح ؛ حلقه دار ۔

Annulary : (a) [L."annularius", f."annulus"] انگشتری دار ۔

Annulata : (a) [L.] حلقه دار ؛ چهلی ؛ چهله دار ؛ جس میں چهلے یا چهلے کی طرح نشان هوں ؛ جوڑ دار حلقوں سے بنایا هوا ۔

Annulate : (a) [L."annulatus"] دیکهو Annulata

Annulated : (a) انگشتری دار ؛ چهله دار ؛ چهلی ۔

Annulation : (n) حلقه دار بنانا ؛ حلقے ڈالنا ؛ چوڑیاں ڈالنا ۔

Annulet : (n) [L."annulus"+-ET] (۱) چهلا ؛ چهوٹا حلقه ؛ حلقیره ۔ (۲) (عمارت میں) حلقه ستون ؛ ستون کا حلقه یا کڑا جو اس کے چاروں طرف هو ؛ کهمبے کی چوڑی ۔

Annulment : (n) منسوخی ؛ تنسیخ ؛ ابطال ؛ فسخ ؛ تنسیخ ۔

Annuloid : (a) [L."annulus"+-OID] حلقه نما ؛ حلقه صفت ؛ حلقه کی طرح ؛ چوڑیاله ۔

Annulosa : (n) [L.] حلقه دار جانور ۔

Annulose : (n) [L."annulosus"] حلقه دار ۔

Annulus : (n) [L."enon" for "anulus"] (۱) حلقه یا حلقه نما جسم ۔ (۲) ( اقلیدس ) وه حلقه یا ٹهوس جو ایک دائره کے اس خط مستقیم کے چاروں طرف چکر لگانے سے هوتا هے اور یه خط مستقیم اس کے محیط سے باهر هو اور محور کا کام کرے ۔ (۳) ( نباتیات ) خلیوں کا وه حصه جو تخمک کے چاروں طرف هوتا هے ۔ (٤) ( فلکیات ) روشنی کا وه حلقه جو کسوف چنبری میں هوتا هے ۔

Annunciade : (n) [L."annuntiare"] (۱) ایک فوجی سلسله جس کا نام حضرت جبریل کی بشارت کے اعزاز میں رکها گیا تها ۔ (۲) ایک زنانه دینی سلسله جسے انگلستان کی ملکه جین نے قائم کیا تها ؛ اس سلسله کی ایک راهبه ۔

Annunciate /-tiate : (v) (۱) اعلان کرنا ؛ مشهور کرنا ؛ منادی کرنا ؛ اشتهار دینا ۔ (۲) خبر دینا ؛ خبر کرنا ؛ مطلع کرنا ؛ بتانا ؛ جتانا ؛ کسی کےآنے کی خبر دینا ۔

Annunciation : (n) [L."annunciationem"] (۱) اعلان ؛ اطلاع ؛ خبر ؛ اشتهار ۔ (۲) تبشیر ؛ بشارت (خوشخبری جو حضرت جبریل نے حضرت مریم کو حضرت عیسی کےتجسس کے متعلق دی تهی) ۔ (۳) عید البشارت ؛ جشن بشارت مسیح ( ۲۵ مارچ ) ۔

Annunciator : (n) [L."annuntiator"] (۱) معلن ؛ مشتهر ؛ اطلاع دینے والا ؛ مخبر ؛ بشیر ؛ مبشر ۔ (۲) مقام نما ؛ وه سوئی جس سے یه معلوم هوتا هے که گهنٹی یا ٹیلیفون کس طرف سے آیا هے ؛ اشاریه ۔

Anocarpous : (a) [Gr."ano+carpos"+-OUS] (فرن کے متعلق) ورقه ( Frond ) کے اوپر کے حصے میں پهل دینے والا ۔

Anocathartic : (a) [Gr."ano"+CATHARTIC] قے آور ؛ امتلا انگیز ۔

Anode : (n) [Gr."anodos"] (کیمیا) اینوڈ ؛ مثبت برقیره ؛ مبثیره (مثبت + برقیره) ؛ زبر برقیره ۔

Anode circuit : (n) ( طبیعیات ) انوڈ سرکٹ ۔

Anode dissipation : (n) ( طبیعیات ) انوڈ اسراف ۔

Anode glow : (n) ( طبیعیات ) انوڈ دمک ۔

Anode ray : (n) ( طبیعیات ) انوڈ شعاع ۔

Anodic : (a) ( کیمیا ) اینوڈی ؛ مثبت برقیری ۔

Anodising : (n) ( کیمیا ) اینو ڈانا ؛ ( طبیعیات ) اینوڈی کرنا ۔

Anodon (t) : (n) [Gr."an+o donta"] صدف نماجانوروں کی ایک جنس جس کے خول کے جوڑ پر دانت نهیں هوا کرتے هیں ، مثلاً دریائی صدفه ۔

Anodyne : (a&n) [Gr."an+odyne"] (۱) مسکن ؛ مخدر ؛ سکون آور ؛ مفرح ۔ (۲) دوا جو سکون دے یا درد کو کم کرے ؛ هر وه چیز جو دماغ کو سکون دے ؛ درد ربا ۔

Anoesis : (n) [Gr."a+noesis"] احساس یا شعور بغیر ادراک کے ؛ نا فهمی ۔

Anoetic : (a) [Gr."a+noetos"] ناقابل تصور : ( فلسفه و نفسیات ) مبہم شعور : مبہم شعوری : نا فہم ۔

Anogenic : (a) [Gr."ano+genes"+-ic] اوپر یا اندر کی طرف بڑھا ہوا ۔

Anoint : (v) [L."inunctum","inungere"] (۱) مالش کرنا : چپڑنا : مسح کرنا (مرہم، تیل وغیرہ کا) خاص کر مذہبی رسم ، بپتسما اور تاج پوشی وغیرہ میں ۔ (۲) نم کرنا : بھگونا : ملنا ۔ (۳) خوب پیٹنا : لاٹھی سے پیٹنا ۔

Anointed : (a) تیل مالش کیا ہوا خصوصاً مذہبی رسم میں ۔

The Lord's Anointed : حضرت مسیح : حضرت عیسی : بادشاہ بحقوق ظل الہی ۔

Anointer : (n) مالش کرنے والا ۔

Anointing : (n) جسم میں تیل مالش : کسی مذہبی رسم میں تیل مالش ۔

Anoli /-is : (n) [native name] ایک قسم کی بڑی چھپکلی ۔

Anolyte : (n) [Anode+electrolyte] ( کیمیا ) اینولائٹ : مثبت قطب کے پاس کا الکٹرولائٹ : کیتھولائٹ کی ضد ۔

Anomalies : (n) ( سماجیات ) بے ترتیبی : بے قاعدگی ۔

Anomalism : (n) [L."anomalus"+"ped-"(pes)] وہ جانور جس کے پاؤں میں بے قاعدگی ہو ۔

Anomalism : (n) [Gr."anomalos"+-ISM] بےقاعدگی : بےقاعدگی کی مثال ۔

Anomalist : (n) [as prec.+-IST] (۱) یہ عقیدہ رکھنے والا کہ زبان کی ابتدا بغیر کسی قاعدہ کےہونی ہے ۔ (۲) بے قاعدگی کار ۔

Anomalistic /-al : (a) (۱) بے قاعدہ : خلاف قیاس : شاذ : عجیب ۔ (۲) کسی سیارہ کےاس کے حضیض سے زاویائی فاصلہ کے متعلق ۔

Anomalistic month : (n) اوجی ماہ شمسی : وہ مدت جو چاند کو ایک حضیض سے دوسرے حضیض تک جانے میں لگتی ہے ۔

Anomalistic year : (n) اوجی سال شمسی : وہ مدت جو زمین کو ایک نقطۃ الراس تک جانے میں لگتی ہے ۔

Anomaloscope : (n) [anomal+scope] رنگ بینی کی ازمائش کا آلہ ۔

Anomalous : (a) [L."anomalus"+-OUS] (۱) بے قاعدہ : بےترتیب ۔ (۲) غیر طبعی : خلاف معمول : خلاف عادت : خلاف قاعدہ : غیر عادی ۔ (۳) ( طبیعیات ) خلاف معمول : (لسانیات ) بےقاعدہ : ( کیمبا ) غیر یکسانی ۔

Anomalous dispersion : (n) ( طبیعبات ) خلاف معمول انتشار ۔

Anomalous growth (n) ( طبیعیات ) خلاف معمول بڑھوتری ۔

Anomalous precipitation : (n) ( کیمیا ) غیر یکساں ترسیب ۔

Anomalous scattering : (n) ( کیمیا ) غیر یکساں بکھراؤ : ( طبیعیات ) خلاف معمول بکھرنا ۔

Anomalous system : (n) ( کیمیا ) غیر یکساں نظام ۔

Anomalous Zeeman effect : (n) ( کیمیا ) غیر یکساں زیمن اثر : ( طبیعیات ) خلاف معول زیمن کا اثر ۔

Anomalously : (n) بے قاعدگی کے ساتھ : بے ترتیبی سے ۔

Anomalousness : (n) بے قاعدگی : بے ترتیبی : غیر طبعی : غیر معمولی ہونے کی حالت ۔

Anomaly : (n) [Gr."anomalos"] (۱) بے ربطی : عدم یکسانی ( حرکت وغیرہ کی ) ۔ (۲) بے قاعدگی : بے ترتیبی : بے ضابطگی ۔ (۳) ( فلکیات) خروج مرکز : وہ بُعد جو کسی سیارے کی یا توابع کا ان کے پچھلے نقطۃ الراس یا حضیض قمر سے ہوتا ہے ۔ (٤) (موسیقی) کامل وقفےسےتھوڑا انحراف ( مقررہ راگوں والے باجے سے سُر ملانےمیں ) ۔ (٥) (طبیعیات) خلاف معمولیت ۔

Anomaly eccentric : (n) (طبیعیات) خلاف معمول کج : خلاف معمول بے حرکت : خلاف معمول لا مرکز ۔

Anomaly mean : (n) ( طبیعیات ) خلاف معمول اوسط ۔

Anomaly true : (a) ( طبیعیات ) خلاف معمول اصلی ۔

Anomia : (a) [Gr."anomos"] ( حیوانیات ) صدف کی ایک نوع ۔ (۲) ( طب ) نام فراموش ۔

Anomie : (n) [Gr."anomia"," anomia"] ( سماجیات ) عدم معاریت : انومی ۔

Anomo-: [Gr."anomos (without law), a+nomos"] جزو ترکیبی بمعنی بےضابطہ "بے ربط" "خلاف معمول" "خلاف قاعدہ" "خلاف قانون" "ان میل" ۔

Anomobranchiate : (a) [Gr."anomos+branchia"] ( حیوانیات ) بے قاعدہ ساخت کے گلپھڑے والا ۔

Anomocarpous : (a) [Gr."anomos+carpos"] ( نباتیات ) جس کے پھل خلاف معمول ہوں ۔

Anomodont : (a&n) [Gr."anomos+odont-"] (۱) بے دانت کا یا بے قاعدہ دانتوں والا ( متحجر رینگنے والے جانوروں کے لئے کہا جاتا ھے ) ۔ (۲) بے دانت یا بے قاعدہ دانتوں والا جانور ۔

Anomophyllous : (a) [Gr."anomos+phyllon"] انمل پتیا : جس کے پتے بے ترتیب اور انمیل ہوں ۔

Anomorhomboid : (n) [Gr."anomo+rhombo-ides"] قلمی بناوٹ کی بلوری مختلف معدنی اشیاء کا نام جو ٹوٹ کر معین نما بے ترتیب شکلوں میں بکھر جاتی ھیں ۔

Anomouram /-muran : (a & n) [Anom(o)ura+-AN] (۱) ( حیوانیات ) غصنہ نما جوڑ سے ملی ہوئی آنکھوں والے حیوانات قشریہ کی ایک نوع جس کے شکم اور دُمیں غیر مادی ھوتی ھیں ۔ (۲) ایسے حیوانیات قشریہ کا یا اس سے متعلق ۔

Anomy : (n) [Gr."anomia"] معجزہ ۔

Anon : (adv) [OE. on an in one, Fr. on in, on+an one] (۱) ابھی ابھی : فوراً : چٹکی بجاتے : عنقریب ۔ (۲) (تقابل کے وقت) پھر : دوبارہ ۔

Ever and anon : ٹھہر ٹھہر کے : رہ رہ کے : کبھی کبھی : گاھے گاھے : گاھے ماھے ۔

Anonacous : (a) انناسی : انناس سے متعلق ۔

Anonad : (n) ایک قسم کا انناسی پودا ۔

Anonym : (n) [Gr."anonymos"] بے نام آدمی : گمنام : مجہول الاسم ۔ (۲) فرضی نام ۔ (۳) ایسی کتاب جس کا مؤلف نا معلوم ھو ۔

Anonymity : (n) گمنامی : بے نامی ( کسی تحریر یا مؤلف کے متعلق ) ۔

Anonymous : (a) [Gr."anonymos"+-OUS] (۱) گمنام : بے نام : مجہول الاسم : جس کا نام معلوم نہ ھو ۔ (۲) وہ تحریر جس کے مؤلف کا نام معلوم نہ ھو یا نام ظاھر نہ کیا گیا ھو ۔

Anonymously : (adv) گمنامی سے : نام چھپا کے : گمنام طور پر : نام پوشیدہ رکھ کر ۔

Anonymousness : (n) بے نام یا مجہول الاسم ھونا ۔

Anonymuncule : (n) ایک گمنام معمولی مصنف ۔

Anopheles : (n) [Gr."anophetes"] مچھروں ( خصوصاً ملیریا مچھروں ) کی بعض قسمیں : انافلس ۔

Anophyte : (n) [Gr."ano+phyton"] اس کائی یا اسی قسم کی گھاسوں کا نام جس میں عروق کی نالیاں نہیں ھوتی ھیں ۔

Anoplothere / Anoplotherium : (n) [Gr."anoplos+theron"] قدیم زمانے کا ایک جانور جس میں دشمنوں سے مدافعت کا کوئی عضو نہیں ھوتا تھا ۔

Anoplotheroid : (a) قدیم زمانے کے اس جانور سے مشابہ جس میں دشمنوں سے مدافعت کا کوئی عضو نہیں ھوتا تھا ۔

Anopluriform : (n) [Gr."anoplos+ura"+(i)FORM] بے دُم کے کیڑے کی شکل کا : جوں سے مشابہ کیڑے کی طرح کا ۔

Anopsy : (n) [Gr."an+ophis"] کوری : فقدان بصارت : ضعف بصارت : بے بصری ۔

Anoselic / Anorectous : (a) [Gr."anorect-os"] بغیر اشتہا : بغیر بھوک ۔

Anorexia : (n) عدم اشتہا : بھوک کا نہ لگنا : بے اشتہائی ۔

Anorexy : (n) [Gr."an+oregin"] دیکھو Anorexia

Anorganology : (n) [Gr."anorganos"+(o)LOGY.] سائنس کا وہ حصہ جو غیر نامیاتی اشیاء سے متعلق ھو : لا عضویات : لا حیاتیات ۔

Anorthic : (a) [Gr."an+orthos"+-IC] قلم پذیری میں بے قاعدہ : بلور بننے میں بے قاعدہ : کج محورہ ۔

Anorthite : (n) [as prec. +-ITE] ( معدنیات ) ایک قسم کی قلمی دھات : ( کیمیا ) اینورتھائیٹ ۔

Anorthopia : (n) [Gr."an+orthos+opia"] : بصارت کا ترچھاپن : کج نظری : انحراف نظر ۔

Anorthoscope : (n) [Gr."an+orthos+scopos"] گھومنے والے چکر پر بنی ہوئی بگڑی تصویر کو دیکھنے کا بصری آلہ : مجماع الصور ۔

Anosmia : (n) [Gr."an+osme"] فقدان شامہ : قوت شامّہ کا جاتے رہنا : نقص شامہ : لا شامیت : خشم : عدم شامہ ۔

Another : (a&pron) [an other] (۱) دوسرا : ایک اور : مزید : دگر۔ (۲) دوسرا : (کسی کا) نمونہ : جواب یا ثانی : مماثل : فلاں کا سا ۔ (۳) دوسرا : مختلف : کوئی ۔ (٤) علاحدہ : جدا ۔

One another : باہم : ہم دگر : یك دگر ۔

One with another : (۱) سب ملاکر ۔ (۲) اوسطاً ۔

Such another : ایك ھی دوسرا : ایساھی ایك اور۔

Anoura : (n) [Gr."an+oura"] بے دُم کے جل تھلی جانوروں کا ایك سلسلہ ۔

Anourous : (a) [Gr."an+oura"+-OUS] بے دُم : جس کی دم نہ ہو مثلاً مینڈك ، بینگ وغیرہ ۔

Ansa : (n) [L.] عروہ زحل : دستہ ھائے زحل ۔

Ansar : (n) [Arab."Ansar"] انصار ۔

Anschauung : (n) [MHG."aneschouwunge"] راست ادراکی ۔

Anschluss : (n) ["an"(on,at)+"schtuss] (تاریخ و سیاسیات) انشلوس : آسٹریا کا جرمن سے الحاق (مارچ سنہ ۱۹۳۸ء) ۔

Anserated : (a) (نقابت) وہ صلیب جس کے سرے پھٹے ہوئےھوں اور سانپوں ، عقابوں وغیرہ کے سروں پر ختم ھوتے ھوں ۔

Anserine : (a) [L."anserinus" f."anser"] (۱) قاز یا راج ھنس کی قسم کا : قازی ۔ (۲) احمق : بے وقوف : سادہ لوح ۔

Anserous : (a) ۔ (۱) مانند قاز ۔ (۲) احمق : بیوقوف : سادہ لوح ۔

Ansiform : (a) حلقہ نما ۔

Anspessade : (n) [Fr."anspessade] ایك فوجی عہدہ ۔

Ansu : (n) [Jap. " anzu"] ایك قسم کا زرد آلو / خوبانی ۔

Answer : (n) [OE. andswaru, f. and- agaiust+swara-sw] (۱) جواب ۔ (۲) مدافعت : بچاؤ : بریت ۔ (۳) حل : جواب ۔ (٤) بدلہ : معاوضہ ۔ (۵) (شمشیر زنی) جوابی حملہ ۔ (٦) صدائے باز گشت ۔

Answer : (v) [OE."andswarian"] (الف) جواب دینا ۔
(۱) مدافعت کرنا : ذمہ داری قبول کرنا ' ضمانت قبول کرنا : ضامن ہونا : تائید میں دلائل پیش کرنا ۔ (۲) کسی اعتراض یا بحث کا جواب دینا ۔ (۳) تلافی کرنا ۔ (٤) مالی مطالبہ کو ادا کرنا : پورا کرنا : موزوں ہونا ۔ (۵) مقصد پورا کرنا ۔ (٦) ثابت ہونا (اچھا یا برا) ۔

(ب) سوال کا جواب دینا ۔
(۱) کسی مسئلہ کو حل کرنا (امتحان میں)۔ (۲) نام سے پکارے جانے پر جواب دینا ۔ (۳) باری باری سے بولنا یا گانا ۔ (٤) جواب میں کوئی آواز نکالنا جیسے صدائے بازگشت ۔ (۵) موافق جواب دینا ۔ (٦) کسی عملی التماس یا اشارہ کا جواب دینا (مثلاً دستك یا گھنٹی وغیرہ کا) ۔

(ج) مطابقت کرنا ۔
(۱) موافقت میں اطاعت کرنا : موافقت میں کام کرنا ۔ (۲) ہمدردی کے ساتھ عمل کرنا ۔ (۳) دہرانا : تکرار کرنا ۔ (٤) جنس میں بدلہ دینا : ادلے کا بدلہ دینا : ترکی بہ ترکی جواب دینا ۔ (۵) کسی معاملہ میں نامہ و پیام کرنا ۔

Answerable : (a) (۱) جواب دہ : ذمہ دار ۔ (۲) (متروك) مطابق ' موافق : جوڑ کا : جواب کا : مناسب ۔ (۳) مسئول : ملتزم : قابل الزام : ضامن ۔ (٤) مساوی ۔

Answerableness : (n) ذمہ داری : جواب دہی ۔

Answerably : (adv) ذمہ داری کے ساتھ : جواب دہی کے ساتھ ۔

Answerer : (n) جواب دینے والا ۔

Answer key : (n) (فلسفہ و نفسیات) جواب نامہ ۔

Answerless : (a) لا جواب ۔

Ant : (n) [OE.] چیونٹی : مور ۔

White ant : دیمك ۔

Ant -: (pref) سابقہ بمعنی " خلاف " : دیکھو Anti -

-ant : (suff) لاحقہ ، اسم فاعل کے لئے ۔

Ant bear : (n) مور خور بھالو ۔

Ant-Catcher : (n) مور خور پرندہ ؛ چیونٹی خور ۔

Ant-eater : (n) چیونٹی خور ؛ مور خور ۔

Ant-egg : (n) چیونٹی کے انڈے ؛ چیونٹی کے بچے کی ابتدائی حالت ؛ پہل روپ ۔

Ant-fly : (n) پردار چیونٹی جسے مچھلی کے شکار میں کانٹے میں لگاتے ہیں ۔

Ant-heap : (n) دم کوژہ ؛ چیونٹی یا دیمک کے گھروں کے اوپر مٹی کا مخروطی شکل کا ڈھیر ؛ جرثومہ ۔

Ant-hill : دم کوژہ ؛ چیونٹی یا دیمک کے گھروں کے اوپر مٹی کا مخروطی شکل کا ڈھیر ؛ جرثومہ ۔

Ant-hillock : دیکھو Ant-hill

Ant-hood : (n) [ANT+HOOD] چیونٹی کی فطرت ؛ فطرت مور چشمی ؛ چیونٹیاں ؛ چیونٹیوں کی جماعت ۔

Ant-lion : (n) ایک کیڑا جو چیونٹی کے بچوں کو کھا جاتا ہے ؛ مور شیر ۔

Ant-rice : (n) غلے کی ایک قسم جسے چیونٹیاں کھیتوں سے لاکر اپنے کھانے کےلئے جمع کرتی ہیں ۔

Ant-thrush : (n) ایک پرندہ جو چیونٹیاں کھاتا ہے ؛ ترغہ ( تھرش ) کے خاندان کا ایک پرندہ جو چیونٹیاں کھاتا ہے ۔

Ant-worm : (n) چیونٹی کے بچوں کا پہل روپ ۔

Antacid : (a&n) [ANT-+ACID] ترشہ شکن ؛ کھٹائی کا توڑ ؛ کھٹائی کا مصلح ( خاصکر معدہ میں ) ؛ ضد ترشی ۔

Antacrid : (a) [ANT-+ACRID] سوزش کا مصلح ؛ دافع سوزش ۔

Antagonism : (n) [Gr."antagonisma"] (۱) مخالفت ؛ مقابلہ ؛ مقاومت ؛ بیر ؛ دشمنی ؛ لاگ ۔ (۲) مخالف اصول ؛ ضد ؛ خصومت ۔

Antagonist : (n) [Gr."antagonizesthae"] (۱) مخالف ؛ مقابل ؛ حریف ؛ خصم ۔ (۲) ( فعلیات ) تردید عضلات ؛ وہ پٹھا جو کسی پٹھے کے عمل کا جواب ہو ۔ (۳) ( نباتیات ) تضاد العمل ۔

Antagonistic /-cal : (a) حریفانہ ؛ معاندانہ ؛ مخالفانہ ؛ مقاومانہ ؛ ( سماجیات ) مخالف ۔

Antagonistically : (adv) حریفانہ طورپر ؛ معاندانہ طورپر ۔

Antagonize : (v) [Gr."antagonizesthae"] (۱) دشمن ہونا ؛ مخالفت کرنا ؛ حریف بنانا ؛ کسی عمل کا توڑ ہونا ؛ بے اثر بنا دینا ؛ دشمنی کرنا ۔ (۲) توڑ کرنا ؛ مصلح ہونا ؛ تعدیل کرنا ؛ سمونا ۔ (۳) مخالف بنانا ؛ لڑانا ؛ لڑوانا ؛ بیر ڈالنا ؛ ایک دوسرے کےمقابل کھڑا کر دینا ۔

Antagonized : (a) دشمن بنایا ہوا ۔

Antagonizing : (a) مخالفت کرنے والا ؛ مخالف ۔

Antalgic : (a) [ANT-+Gr.algos+-IC] دافع درد ۔

Antalkali : [ANT-+ALKALI] مصلح القلی ؛ القلی کا اثر توڑنے والی چیز ۔

Antalkaline : (a) معدل قلی ؛ قلی توڑ ؛ قلی شکن ۔

Antambulacral : (a) [ANT+AMBULACRAL] Ambulacral کی ضد ؛ ضد منقال ۔

Antanaclasis : (n) [Gr."antanaclasis"] (۱) ( علم بیان ) تجنیس تام ؛ ایک صنعت جس میں ایک ہی لفظ کو دو یا مخالف معنی میں استعمال کرتے ہیں ۔ (۲) جملہ معترضہ کے بعد مبحث کی طرف لوٹنا ۔

Antaphrodisiac : (a) [Gr.ANT+"aphrodi siakos"] قاطع باہ ؛ شہوانی خواہش کو روکنے والا ۔

Antaphroditic : (a) [ANT-+Gr."Aphrodite"+-IC] جنسی امراض کے خلاف استعمال کی جانے والی (دوا) ۔

Antapoplectic : (a) [ANT-+APOPLECTIC] دافع مرگی ؛ مرگی روکنے والی یا علاج کرنے والی ۔

Antarctic : (a) [Gr."antarctikos"] جنوبی ؛ قطب جنوبی کا ۔

Antarctic circle : (n) دائرہ قطب جنوبی ۔

Antarctic pole : (n) قطب جنوبی ( زمین یا آسمان کا ) ۔

Antarghritic : (a) [ANT-+ARTHRITIC] دافع وجع المفاصل : جوڑوں کے درد کو دفع کرنےوالا : گٹھیا کو دور کرنے والا : قاطع نقرس ۔

Antasthmatic : (a) [ANT-+ASTHMATIC] دمہ کو دفع کرنے والا : دافع دمہ ۔

Antatrophic : (a) [ANT-+TROPHIC] ( طب ) سوکھا پن کو دفع کرنے والی ۔

Ante-: (adv & perp) سابقہ بمعنی "پیش" "آگےکا" "قبل"۔

Ante-baptismal : (a) قبل بپتسمہ ۔

Ante-bath : (n) پیش حمام ۔

Ante-bellum : (a) قبل از جنگ ۔

Ante-caecal : (a) قبل اعوری ۔

Ante-chapel : (n) [ANTE+CHAPEL] گرجا کے مغربی جانب کا بیرونی حصہ ۔

Ante-date : (n) [ANTE+DATE] (۱) تاریخ پیش از وقوع : اصلی تاریخ سے پہلے کی تاریخ ۔ (۲) (انتظامیہ) پچھلی تاریخ : پیش تاریخ ۔

Ante historic : (a) قبل تاریخ ۔

Ante jentacular : (a) ناشتہ سے قبل ۔

Ante judiciary : (a) عدالتی فیصلہ سے پہلے : قبل فیصلہ ۔

Ante-lucan : (a) [L."antelucanus", f."ante+luc-(lux)"] قبل فجر کی ساعتوں کا یا اس سے متعلق : پَو پھٹنے سے پہلے کے وقت کا : قبل فجر ۔

Ante-meridian : (a) [L. phr."ante meridiem"] رات کے بارہ بجے سے لیکر دن کے بارہ بجے تک کا یا اس سے متعلق : قبل ظہر کا : نصف النہار کا یا اس سے متعلق : قبل ظہر : قبل زوال ۔

Ante Mosaic : (a) قبل موسی ۔

Ante Norman : (a) قبل نرمن ۔

Ante-orbital : (a) [f. ANTE+ORBIT] ( عضویات ) آنکھوں کے سامنے واقع ہونے والا ۔

Ante-room : (n) [After Fr."antichambre"] پیش کمرہ : پیش دالان : وہ کمرہ جو دوسرے کمرے سے ملحق ہو ۔

Ante stomach : (n) پیش معدہ ۔

Ante-temple : (n) [L."ante+templum"] پیش معبد : پیش عبادت گاہ یا کسی کلیسا کے سامنے کا حصہ ۔

Ante-version : (n) [L."anteversionem"] سامنے کیطرف انحراف زہدان : رحم کا جھکاؤ آگے کی طرف ۔

Antecedaneous : (a) [L."antecedaneus","antecedere"] ابتدائی تمہید ۔

Antecedence : (n) [L."antecedentia"] (۱) تقدم : سبقت : اولیت (زمانہ یا رشتہ، علت و معلول کے لحاظ سے) ۔ (۲) اعلی خلاف توالی حرکت ' مشرق سے مغرب کی طرف حرکت : حرکت ترتیب عکس : حرکت قہقرائی : بالعکس ترتیب سے ۔

Antecedency : (n) [L."antecdentia"," f."antecedente"] حالت سبقت ۔

Antecedent : (n) [L."antecedentem"] (۱) مقدم : سابق : بلحاظ وقت اور زمانہ : پیشین : ماقبل ۔ (۲) ایک مشروط قضیہ کاپہلا حصہ : کسی قضیہ شرطیہ کا وہ حصہ جس پر دوسرا حصہ منحصر ہو : مقدمہ ۔(۳) کلمات صلہ کا مرجع : اسم یا جملہ محولہ جسکی طرف بعد کی ضمیر یا متعلق فعل رجوع کرے ۔ (٤) (ریاضی) کسی تناسب کی پہلی مقدار ۔ (٥) ( خاص کر اشخاص کے) گزشتہ حالات ۔ (٦) قیاسی : خیالی : احتمالی ۔(۷) شے ماقبل : واقعہ ماقبل ۔(۸) ( فلسفہ و نفسیات ) سابقہ سابق : (لسانیات) ماقبل ۔

Immediate antecedent : ( فلسفہ و نفسیات ) متصل سابقہ ۔

Invariable antecedent : ( فلسفہ و نفسیات ) غیر مقید سابقہ ۔

Remote antecedent : ( فلسفہ و نفسیات ) بعید سابقہ ۔

Antecedent : (a) [L."antecedentem"] (۱) ترتیب یا وقت میں پہلے انے والا ۔ (۲) تفتیش سے قبل کا : قیاسی ۔

Antecedent to : پہلے : پیشتر : سابق : ( کے ) قبل ۔

Antecedently : (adv) سابقًا : قیاسًا : کسی قیاس کے مقدمہ کی حیثیت سے ۔

Antecedents : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) سابقہ حالات : (انتظامیہ) کوائف گزشتہ : سابقہ حالات ۔

Antecessor : (n) [L."antecessorem"] پیش رو ( عہدہ کے لحاظ سے ) : سلف ۔

Antechamber : (n) [Fr."antichambre", f."anti for ane+chambre after. It.] پیش کمرہ : پیش دالان : ڈیوڑھی ۔

Antechurch : (n) [ANTE+CHURCH] پیش کلیسا ۔

Anteconsonantic : (a) [ANTE+CONSONANTIC] ( لسانیات ) قبل مصمتی ۔

Antedate : (v) (۱) کسی اصلی تاریخ سے پہلے کی تاریخ ڈالنا : پہلے سے اندراج کرنا (کسی دستاویز یا واقعہ کے متعلق ) ۔ (۲) زماناً پہلے آنا ۔ (۳) پہلے ہی سے سمجھ بیٹھنا : قبل از قبل توقع کرنا ۔ (٤) تسریع ۔ (٥) (تاریخ و سیاسیات) پہلی تاریخ لگانا ۔

Antediluvial : (a) [ANTE+L."diluvium"+-AL] طوفان نوح سے قبل کا ۔

Antediluvian : (a & n) (۱) ماقبل طوفان نوح : مَاقبل نوح : طوفان نوح کے زمانے کے پہلے کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) پرانی چال کا ( شخص ) : دقیانوسی : باوا آدم کے زمانے کا' بہت ہی قدیم ۔ (۳) آدم کہن سال : بہت بوڑھا آدمی ۔

Antefix : (n) [L."antefixum"] کارنس یا چھجہ پرکی آرائش جو کھپڑوں کے کنارے کو چھپانے کےلئے لگائی جاتی ہے : آرائشی سر جو نالیوں سےتونٹی نکالنے کےلئے استعمال ہوتے ہیں ۔

Antefurca : (n) [L."ante+furca"] ( حیوانیات ) تل چٹا کے چنگل کا داخلی دوشاخہ ابھار ۔

Anteinitial : (a) قبل تمہیدی : قبل ابتدائی ۔

Antelope : (n) [L."ant(h)alopus"] : ہرن کی ایک قسم : مرگ : بزکوہی ۔

Antemetic : (a) [ANT-+EMATIC] دافع امتلا : متلی روکنےوالا ۔

Antemundane : (a) [ANTE+L."mundus", after mundane] قبل آفرینش : قبل تخلیق کائنات : قبل تخلیق عالم : جو کائنات کے پیدا ہونے سے پہلے موجود یا واقع ہوا ہو : پیش از جہانی ۔

Antenatal : (a) [ANTE+NATAL] قبل از ولادت : پیدائش سے پہلے : پیش پیدائش : ولادت سے پہلے : قبل تولید ۔

Antenave : (n) پیش وسط کلیسا : پیش ناف کلیسا ۔

Antenna : (n) [L."antenna"] (۱) ( حیوانیات ) قرن : مونچھ وہ حساس آلے جو کیڑوں، قشریوں کے سروں پر ہوتے ہیں اور جن سے وہ ٹٹولتے ہیں : محاس ۔ (۲) ( نباتیات ) محاس ۔ (۳) لاسلکی کا موج گیر ۔

Antennal : (a) قرنی : محاسی : قرن یا محاس سے متعلق ۔

Antennal shaped hilt : ( تاریخ ) دوسنگھی موٹھ ۔

Antennal sword : (n) ( تاریخ ) دو سنگھی تلوار ۔

Antennary : (a) قرن یا محاس سے متعلق ۔

Antenniferous : (a) محاس دار : قرن دار ۔

Antenniform : (a) محاس نما ' قرن پیکر ۔

Antennular/-y : (a) چھوٹے قرن والا ۔

Antennule : (n) [dim. of ANTENNA] چھوٹا قرن : چھوٹا محاس : ( حیوانیات ) چھونیہ : محیس : قرنک ۔

Antenumber : (n) عدد ماقبل ۔

Antenuptial : (a) قبل ازدواج ۔

Antepagment : (n) [L."antepagentum", f."antepangere"] کواڑ یا کھڑکی کا ایک بازو یا دروازے کے ڈھالے ہوئے محراب کے بیرونی نقش و نگار ۔

Antepatriarchal : (a) بطریق کے وجود سے پہلے کا ۔

Antepectoral : (a) پیش سینہ : سینہ کے سامنے ۔

Antependium : (n) [L. f."ante+pendere"] جلباب : قربان گاہ کا پردہ ۔

Antepenult : (n) =(åntepenultimate) ( لسانیات ) پیش قبل آخر : ماقبل آخر ۔

Antepenultima : (n) [L. f."ante-paenultima"] کسی لفظ کے آخری دو ہجاؤں سے پہلے کی ہجا ۔

Antepenultimate : (a) [L."antepaenultimus"] : (۱) قبل آخریں : آخری دو سے پہلے کا : آخر سے تیسرا : لفظ کے پچھلے دو ٹکڑوں سے پہلے کا ٹکڑا ۔ (۲) ( لسانیات ) ماقبل آخر ۔

**Antephialtic** : (a) [Gr."anti+ephialtes"] ( طب ) کابوس کے روکنے کی کوئی شئے : مانع کابوس : ڈراونے خواب کو روکنے والی ۔

**Antepileptic** : (a & n) [ANT+EPILEPTIC] ( طب ) مرگی کو روکنے والی ( دوا ) : ضد صرع : داروئے صرع : مرگی روکنے والی دوا ۔

**Anteportico** : (n) پیش رواق ۔

**Anteposition** : (n) [L."anteponere"] ( لسانیات ) قبل مقام ۔

**Anteposthumous** : (a) وہ تحریر جو مرگ سے پہلے لکھی جائے مگر بعد میں شائع ہو ۔

**Anteprandial** : (a) قبل طعام : کھانے سے پہلے ۔

**Antereformational** : (a) اصلاح مذہب کی تحریک سے پہلے ۔

**Anterior** : (a) [L. f."ante"] (۱) زیادہ آگے کو : اگلا : سامنے کا ۔ (۲) پہلے : قبل : آگے : مقدم ۔

**Anteriority** : (n) تقدم : سبقت : پیشی ۔

**Anteriorly** : (adv) اولاً : قبلاً : سابقاً ۔

**Anterior vencave** : (n) ( حیوانیات ) اگلی بڑی ورید ۔

**Antero-**: جزو ترکیبی بمعنی "قبل" "سامنے"۔

**Antero posterior** : (a) آگے اور پیچھے : پس و پیش ۔

**Anterofrontal** : (a) پیشانی کے سامنے کے حصہ کا یا اس سے متعلق ۔

**Anterolingual** : (a) ( لسانیات ) پیش زبانی ۔

**Anteroparietal** : (a) کھوپڑی کے دونوں اطراف کے نسیج کے سامنے سے متعلق ۔

**Antetype** : (n) [ANTE -+TYPE] نمونہ ماقبل ۔

**Antevert** : (v) [L."antevertere", f."ante+vertere"] آگے کی طرف جھکانا ۔

**Anteverted** : (a) آگے کی طرف جھکا ہوا ۔

**Anthelion** : (n) [Gr."anthelion"] ہالہ : روشن حلقہ : دھند یا بادل کے ایسے ٹکڑے جو سورج کے مقابل ہوں ۔

**Anthelmintic** : (n) [ANTH-+GR."elminth"+-IC] ( طب ) پیٹ کے کیڑوں کو نکالنے والی : کیڑے مار : کیچوے مار : کرم کش ۔

**Anthem** : (n) [Gr."antiphona"] (۱) ترانہ : نغمہ ۔ (۲) بھجن : حمد باری ' حمد خدا : حمد : نثر کا حصہ ( خصوصاً مقدس کتابوں میں سے ) : جو گا کر پڑھا جائے : مناجات : تہنیت یا خوشی کا ترانہ ۔ (۳) قومی ترانہ : ترانہ ملی ۔

National anthem : قومی ترانہ : ملی ترانہ ۔

**Anthem** : (v) ترانہ گانا : بھجن گانا ۔

**Anther** : (n) [Gr."anthera"] ( نباتیات ) زیرہ گل : زربر : حامل زر : زر ریشہ کا وہ حصہ جس میں زیرہ ہو ۔

**Anther dust** : (n) زیرہ کی دھول : زر گل کی خاک ۔

**Anther-valve** : (n) زیرہ کا پردہ جس سے نکل کر پھول کا زیرہ بکھرتا ہے ۔

**Antheral** : (a) زیرئی : زرگل سے متعلق ۔

**Antheridial** : (n) ( نباتیات ) مستطیلی یا مدور مادہ تولید کے خلئے سے متعلق ۔

**Antheridium** : (n) [L."anthera"] ( نباتیات ) مستطیلی یا مدور مادہ تولید کا خلیہ جو بن پھلیا پودے میں ملتا ہے اور جو پھول دار پودوں کے حامل زر کے جواب میں ہوتا ہے : نر گمنہ دان : زر ریشہ دان ۔

**Antheriferous** : (a) زیرہ دار ۔

**Antheriform** : (a) مانند زیرہ گل : حامل زر کی شکل کا ۔

**Antherless** : (a) بغیر حامل زر : حامل زر سے محروم ۔

**Antherogenous** : (a) حامل زر سے پیدا شدہ ۔

**Antheroid** : (a) حامل زر نما ۔

**Antherozoid** : (n) [L."anthera"+ZOOID] ( نباتیات ) بن پھلیا کے حامل زر میں حرکت کرنے والے چھوٹے چھوٹے باریک جراثیم ۔

**Antherozoidal** : (a) بن پھلیا کے حامل زر میں حرکت کرنے والے چھوٹے چھوٹے باریک جراثیم سے متعلق ۔

**Anthesis** : (n) [Gr."anthe-in"] مکمل شگفتگی : گل کشائی ۔

Anthesteria : (n) ( تاریخ ) جشن بہاراں ( قدیم یونان ) ۔

Antho-: [Gr."anthos"] جزو ترکیبی بمعنی "پھول"۔

Anthobian : (n) [Gr."anthos+bios"] وہ جانور جو پھولوں میں رہتے ہیں یا پھولوں سے غذا حاصل کرتے ہیں ۔

Anthocarpous : (a) [Gr."anthos+carpos"] اس پھل سے متعلق جو پھول اور خاص پھل سے مل کر بنتا ھے ( جیسے انناس ) : گل ثمرہ ۔

Anthocephalous : (a) [Gr."anthos+cephalos"] پھول کی طرح سر رکھنے والا ۔

Anthocyanine : (n) [Gr."anthos+cyanos"] پودوں میں نیلی رنگ کا مادہ جو رنگنے کے کام آتا ھے : ( کیمیا ) اینتھوسیانن ۔

Anthography : (n) [Gr."anthos+graphia"] پھولوں کی سائنسی تشریح : گل نگاری : گل نامہ ۔

Anthoid : (a) [Gr."anthos+ides"] گل مانند : پھولوں کی طرح : مثل گل : گل نما ۔

Antholite : (n) [Gr."anthos+lithos"] ( ارضیات ) پھولوں کی طرح کے بعض ان پودوں کے نام جو متحجر ھوگئے ھیں : فوسل گل ۔

Anthological : (a) ادبی مجموعہ سے متعلق ۔

Anthologist : (n) کشکول اور منتخب کلام وغیرہ کا مؤلف ۔

Anthology : (n) [Gr."anthos+logia"] (۱) بیاض اشعار : کلام منتخب : مجمع الاشعار : نظموں یا ضرب الامثال کا منتخب مجموعہ : گلدستہ : سفینہ ۔ (۲) ادبی کشکول : بیاض : گلچین ادبی : منتخبات نظم و نثر ۔ (۳) مجموعۂ مناجات ۔

Antholysis : (n) [Gr."anthos+lysis"] کسی پھول کی رجعت قہقری سے تبدیلی جس میں پھول کے وہ حصے جو عموماً ملے ھوتے ھیں الگ ھو جاتے ھیں ۔

Anthomania : (n) [Gr."anthos+mania"] پھولوں کا خبط ۔

Anthony(st) : (n) سینٹ انتھونی : عیسائی عقیدہ کی رو سے سور کے چرواھوں کا سرپرست ولی یا پیر ۔

Saint Anthony 's Fire : سرخ بادہ : حُمرہ ۔

Anthony : (n) ایک ھی جھول کا سب سے چھوٹا سور ۔

Anthophore : (n) [Gr."anthos +phoros"] وہ ڈنٹھل جو بعض پھولوں میں پیالہ کو کاسۂ گل سے اوپر اٹھاتے ھیں : گل بر : گل بر دار سکون ۔

Anthophorous : (a) پھول دار : پھول دینے والا : گل بردار ۔

Anthophyllite : (n) [L."anthophyllum"] ایک قسم کی معدنی شے ' ھارن بلنڈ کی ایک قسم ۔

Anthophyllitic : (a) ھارن بلنڈ سے متعلق ۔

Anthosiderite : (n) [Gr."anthos+siderites"] لوھے کا ابدار سیلیکیٹ جو بعض پھولوں میں پایا جاتا ھے ۔

Anthosperm : (n) [Gr."anthos+sperma"] سمندری گھاسوں کے ریشوں میں منتشر ایک چھوٹا سا رنگین انجماد ۔

Anthotaxy : (n) [Gr."anthos+taxia"] پھولوں کو ان کے کھلنے کے حساب سے ترتیب دینا : ترتیب گل ۔

Anthozooid : (n) [Gr."anthos"+ZOOID] ایک منفرد چھوٹا جانور جو حیوان نباتی کے میل کا ھوتا ھے ۔

Anthra -: Anthrac کی مخفف شکل ۔

Anthracene / Anthracin : (n) [Gr."anthrac(ax)"+-ENE] ایک بلوری کیمیاوی شئے جو کولتار کی تقطیر سے حاصل ھوتی ھے ۔

Anthracic : (a) [as prece.+-IC] کفگیرک سے متعلق : سیاہ زخم سے متعلق ۔

Anthraciferous : (a) چھوٹا کوئلہ پیداکرنے والا ۔

Anthraciform : (a) کفگیرک یا سیاہ زخم کی طرح کا یا اس کی شکل کا ۔

Anthracite : (n) [Gr."anthracitos"] چھوٹا کوئلہ : کوئلہ جس میں پتھر کا جزو زیادہ ھوتا ھے : (کیمیا) اینتھریسائیٹ : جھوٹا کوئلہ ۔

Anthracitic : (a) چھوٹے کوئلہ کا سا ۔

Anthracitism : (n) کوئلہ کی وہ کیفیت جس میں پتھر کا جزو زیادہ ھوتا ھے ۔

Anthracitous : (a) جس میں چھوٹے کوئلے کی آمیزش ھو ۔

**Anthracoid** : (a) کفگیرک نما : سیاہ زخم کی طرح ۔

**Anthracometer** : (n) [Gr."anthrac"-anthroc+(o)METER] کسی مخلوط میں کاربونک ایسڈ کو ناپنے کا آلہ ۔

**Anthracometric** : (a) کسی مخلوط میں کاربونک ایسڈ کو ناپنے کے آلہ سے متعلق ۔

**Anthraconite** : (n) Von Mou کا دیا ہوا سیاہ سنگ مرمر یا سیاہ قیر دار سنگ آھک کا نام ۔

**Anthracothere** : (n) [L."anthracotherium"+Gr.] ایک ضخیم الجلد چوپایہ جس کی ھڈیاں وغیرہ کوئلہ میں ملتی ھیں ۔

**Anthracoxen (e)** : (n) ایک بھورا مائل کالے گوند کی طرح معدنی شئے جو کوئلے میں ملتی ھے ۔

**Anthrax** : (n) [Gr."anthrax"] : (۱) پھوڑا : دنبل ' کفگیرک : گندہ طاول ' خراج : سیاہ زخم : ھزار چشمہ ۔ (۲) بھیز تپ : بھیڑوں یا مویشیوں کا طحالی بخار ۔ (۳) پھنسی جو بھیز تپ سے انسان میں پیدا ھو جائے ۔

**Anthroarchaeologist** : (n) ( تاریخ ) انسانی آثار قدیمہ کے ماھر ۔

**Anthropic** : (a) [Gr."anthropicos"] انسانی : انسان ' بشر : بشری ۔

**Anthropical** : (a) دیکھو Anthropic

**Anthropo-**: [Gr."anthropos"] جزو ترکیبی بمعنی "انسان" "انسانی" "بشر" "بشری" ۔

**Anthropocentric** : (a) [Gr."anthropos+centr-u+-IC] بشر مرکزی : متعلق انسان بحیثیت مرکز کائنات : آدم مرکزی ۔

**Anthropocentrism** : (n) (فلسفہ و نفسیات) انسان مرکزیت ۔

**Anthropogeny** : (n) [Gr."anthropos+genia"] علم آفرینش انسان : آدم بروزیت : ارتقائے انسان : علم تخلیق انسان ۔

**Anthropogeography** : (n) [ANTHROPO-+GEOGRAPHY] بشری جغرافیہ ۔

**Anthropoglot** : (n) [Gr.as prec.+Gr."glotta"] انسان کی طرح زبان رکھنے والا جانور مثلاً توتا ۔

**Anthropography** : (n) [Gr."anthropos+graphia"] انسانوں کی جغرافیائی تقسیم کا علم ' جغ نسلیات ( جغرافیہ + نسلیات ) ' نژاد شناسی : علم طوائف بشر ' انسان نگاری ۔

**Anthropoid** : (a) [Gr."anthropo+ides"] : آدم نما : انسان جیسا : ایک ایسی مخلوق جو صرف شکلاً انسان ھو : انسان کی شکل کا بندر ۔

**Anthropoidal** : (a) آدم نما سے متعلق : شکلاً انسان سا ۔

**Anthropolatry** : (a) [Gr."anthropos+latria"] : انسان پرستی : بشر پرستی ۔

**Anthropolite / Anthropolith** : (n) متحجرانسان : آدم متحجر ۔

**Anthropological** : (a) انسانیات سے متعلق : انسانیاتی : انسان شناسی سے متعلق ۔

**Anthropological linguistics** : (n) (لسانیات ) بشری لسانیات ۔

**Anthropologically** : (adv) انسانیت کی رو سے : انسان شناسی کے محافظ ۔

**Anthropologist** : (n) انسانیات داں : عالم انسانیات : ماھر انسانیات : انسان شناسی ۔

**Anthropology** : (n) [Gr."anthropos+logia"] (۱) بشریات : انسانیات : علم الانسان : علم البشر ۔ (۲) انسانیات : یعنی انسانوں کا فعلیاتی یا نفسیاتی علم ۔ (۳) انسانیات یعنی علم الانسان من حیث الحیوان ۔

Philosophical anthropology : ( فلسفہ و نفسیات ) فلسفیانہ انسانیات ۔

**Anthropomancy** : (n) [ANTHROPO-+Gr."mantia"] انسان کی آنتوں سے فال گیری ۔

**Anthropometrical** : (a) تن پیمائش سے متعلق : تن پیمائی کا ماھر ۔

**Anthropometrically** : (adv) پیمائش تن کے لحاظ سے ۔

**Anthropometry** : (n) [ANTHROPO-+Gr."metria"] (۱) بشر پیمائی ( آدمی کے بدن کو ناپنا ) : تن پیمائی ( مختلف زمانوں، مختلف نسلوں اور مختلف طبقوں کے لحاظ سے انسان کے بدن کی پیمائش دریافت کرنا ) : جسم پیمائی ۔

Anthropomorphic : (a) [Gr."anthropomorphos"+-IC]
(۱) تشبیہی : تشبیہی مذھب کی ماھیت کا ۔
(۲) خدا کو انسان کی صورت و سیرت کے
مشابہ سمجھنے والا ۔
(۳) ( فلسفہ و نفسیات) انسانی شکل کا ۔

Anthropomorphical : (a) دیکھو Anthropomorphic

Anthropomorphically : (adv) از روئے عقیدہ تشبیہی ۔

Anthropomorphic term : (n) ( لسانیات ) تجسیمی لفظ ۔

Anthropomorphism : (n) [Gr.see Anthropomorphize+ISM]
مذھب : تشبیہ ' وہ عقیدہ کہ خدا انسان
کے مشابہ ھے : (فلسفہ و نفسیات) مسلك
تشبیہ ' تجسیمیت ۔

Anthropomorphist : (n) مشبہ ؛ مذھب تشبیہ کا پیرو
یا ماھر ۔

Anthropomorphite : (a&n) [Gr.] (۱) تشبیہ انسانی کا عقیدہ
رکھنے والا ۔(۲) فرقہ تشبیہ جو مصر میں
چوتھی صدی عیسوی میں پیدا ھوا ۔
(۳) مغربی کلیسا کی ایک جماعت جو
دسویں صدی عیسوی میں پیدا ھوئی ۔

Anthropomorphitic : (a) عقیدہ تشبیہی کے متعلق ۔

Anthropomorphitism : (n) عقیدہ تشبیہی ۔

Anthropomorphize : (v) [Gr."anthropomorphos"+IZE]
تشبیہ : تجسیم کرنا ؛ انسانی شخصیت یا
شکل سے متصف کرنا ( خدا وغیرہ کو ) ۔

Anthropomorphological : (a) علم عقیدہ تشبیہ کا ؛ علم عقیدہ
تشبیہ سے متعلق ۔

Anthropomorphologically : (adv) از روئے عقیدہ تشبیہی ۔

Anthropomorphology : (n) [Gr."anthropomorphos"+LOG] علم
عقیدہ تشبیہی ۔

Anthropomorphosis : (n) [Gr."anthropomorpho"-in] تبدیل
بہ شکل انسانی ؛ انسانی شکل میں بدلنا ۔

Anthropomorphous : (a) [Gr."anthropomorphos"+OUS]
انسانی شکل رکھنے والا ۔

Anthroponomical : (a) [Gr."anthropos+nomas"+-ICAL]
انسانی افعال کو مرتب کرنے کے
قانون سے متعلق ۔

Anthroponymy : (n) ( لسانیات ) بشری اسمیات ۔

Anthropopathic : (a) انسانی احساسات اور جذبات کو
خدا یا دیوتا سے منسوب کرنے والا ۔

Anthropopathically : (adv) از روئے عقیدہ Anthropopathic

Anthropopathism : (n) انسانی جذبات یا احساسات کو
خدا یا دیوتا سے منسوب کرنیکا عقیدہ ؛
( فلسفہ و نفسیات ) تشبیہ احساسات ۔

Anthropopathy : (n) [Gr."anthropos+pathos"] انسانی جذبات
یا احساسات کو خدا یا دیوتا سے
منسوب کرنا ۔

Anthropophagi : (n) [Gr."anthropos+phagin"] آدم خوار /
آدم خور ۔

Anthropophagic/-al : (a) آدم خواری سے متعلق ۔

Anthropophagism : (n) آدم خواری ۔

Anthropophagist : (n) آدم خوار ۔

Anthropophagistic : (a) آدم خواری کی عادت رکھنے
سے متعلق ۔

Anthropophagite : (n) آدم خواری کا عادی ۔

Anthropophagous : (a) [L."anthropophagus"+-ous] آدم خوار ۔

Anthropophagy : (n) [Gr."anthropophagia"] آدم خواری ۔

Anthropophilic : (a) انسان کی طرف رغبت رکھنے والا ۔

Anthropophobia : (a) [ANTHROPO+Gr."phobia"] انسان
سے نفرت ۔

Anthropophuism : (n) [Gr."anthropophues"+-ISM] انسانی
فطرت کو خدا سے منسوب کرنا ۔

Anthropophuistic : (a) انسانی فطرت کو خدا سے منسوب
کرنے والا ؛ وہ ذات جس کی طرف
انسانی فطرت منسوب کی جائے ۔

Anthroposcopy : (n) معائنہ سے انسانی جسم کی
خصوصیات کو معلوم کرنا ۔

Anthroposophist : (n) [Gr.ANTHROPO+Gr."sophistes"]
انسانی عقل رکھنے والا ۔

Anthroposophy : (n) انسانی فطرت کا علم ؛ عقل انسانی ۔

Anthropotheism : (n) [as prec.+Gr."sophia"] یہ نظریہ کہ خدا یا دیوتا انسانی فطرت رکھتے ہیں ۔

Anthropotomical : (a) تشریح جسم انسانی کا یا اس سے متعلق ۔

Anthropotomist : (n) علم الاعضائے انسانی کا مطالعہ کرنے والا ۔

Anthropotomy : (n) [Gr."anthropos+tomia"] انسانی جسم کی تشریح ۔

Anthypnotic : (a) ضد خواب آور : مسہر : مانع نیند ۔

Anthypophora : (n) [Gr."anti+hyphora"] جوابی الزام ۔

Anthypophoretic : (a) جوابی الزام کا یا اس سے متعلق ۔

Anthysteric : (a) ضد ہسٹیریا ۔

Anti -: [Gr."anti","ant","anth"] سابقہ بمعنی (۱) بر خلاف : مخالف : مقابل : حریف : (طبیعیات) برعکس ' ضد ۔ (۲) مقابل : توڑ : جواب ' ضد : ( اردو میں اس کی جگہ "شکن" "توڑ" "مار" "خلاف" کے لاحقے استعمال ہوتے ہیں ۔

Anti-acid : (n) ضد ترشہ ۔

Anti-attitude : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) خلاف رویہ : مخالف رویہ ۔

Anti-attrition : (n) رگڑ کو روکنے والا ' جیسے وہ مرکب جو مشین کو رگڑ کے اثر سے بچانے کے لئے استعمال کیا جاتے ۔

Anti-Bishop : (n) مخالف بشپ : مخالف اسقف ۔

Anti-Caesar : (n) مخالف قیصر ۔

Anti Catalyst : (n) ( کیمیا ) ضد کتالست ۔

Anti-Catarrhal : (a) دافع زکام : دافع نزلہ ۔

Anti-Cathode : (n) ( کیمیا ) اینٹی کیتھوڈ : ضد متغیرہ ۔

Anti-Catholic : (a) کیتھولک کا مخالف ۔

Anti-ceremonial : (a) مخالف تشریفاتی : مخالف رسمی امور ۔

Anti-chlor(e) : (n) [ ANTI+CHLOR (INE) ] ایك کیمیاوی مادہ جو کلورین کے آخری دھبوں کو دور کرتا ہے : (کیمیا) اینٹی کلور : ضد کلورین ۔

Anti-christ : (n) [ Gr. "antichristos" ] (۱) مخالف عیسی : مدعی : جعلی ۔ (۲) مسیح کا مخالف ' دشمن : دجال : مسیح کاذب ۔ (۳) ( طنزیہ ) اسقف اعظم : پوپ : پاپائے روما ۔

Anti-christian : (a & n) ضد مسیحیت ' دشمن مسیحیت : دجال کے متعلق عیسائیت کا مخالف ۔

Anti-christianism : (n) دجالیت ' مخالفت مسیحیت ۔

Anti-christianly : (adv) دجالیت کے طریقہ سے

Anti-Church / Anti State : (a & n) خلاف کلیسا / خلاف ریاست / مملکت ۔

Anti-clerical legislation : (n) (تاریخ و سیاسیات) رد پاپائیت قانون ۔

Anti-climax : (n) (۱) عروج یا سمت الراس کا ضد : حضیض ' پستی ۔ (۲) تنزل : اتار (سابقہ عروج کے مقابلہ میں) بیان قہقرائی ' تقابل عروج ۔

Anti-clockwise : (a & adv) ( ریاضی ) مخالف ساعت وار ۔

Anti-coincidence : (n) ( طبیعیات ) خلاف اتفاق ۔

Anti-combination : (n) ( قانون ) مخالف اتحاد ۔

Anti-comentern Pact : (تاریخ و سیاسیات) رد کومنٹرن معاہدہ ۔

Anti-commutative : (a) ( طبیعیات ) خلاف متبادل ۔

Anti-convellent : (a & n) [ ANTI - + L. "convellentem", "convellere"] ضد تشنج : وہ دوا جو تشنج کو روکے : دافع تشنج ۔

Anti-Cornlaw : مخالف Corn law

Anti-corrosion : (n) گھلاوٹ کو روکنے والا مادہ : مادہ یا تحلیل کو روکنے والا مادہ ۔

Anti-crisis : (n) ضد بحران : مانع بحران ۔

Anti-derivative : (n) ( ریاضی ) ضد تفرق ۔

Anti-dumping : (a & n) ( تجارت ) انٹی ڈمپنگ : خلاف بھرمار ۔

Anti-dumping-duty : (n) ( تجارت ) مخالف بھرمار ڈیوٹی ؛ محصول مانع زیر فروختگی ۔

Anti-dumping legislation : (n) ( تجارت ) انتی ڈمپنگ قانون ۔

Anti-dysenteric : (a & n) [ ANTI - + ] دافع پیچش ؛ دافع زھیری ۔

Anti-dysuric : (a) دافع حبس البول ۔

Anti -emetic : (a & n) دیکھو Antemetic

Anti-erysipelas : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Anti-ethnic : (a) [ ANTI - + Gr. "ethnikos" ] غیر یہودی قوموں کے خلاف ۔

Anti-Gallican : (a) فرانس کا مخالف ۔

Anti-god : (n) دشمن خدا ؛ حریف دیوتا ؛ شیطان ۔

Anti-guggler : (n) ایک قسم کا سائفن ۔

Anti-hedonism : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) خلاف لذتیت ۔

Anti-hermition matrics : ( طبیعیات ) برعکس ھرمیشن میٹرکس ۔

Anti-hero : (n) Hero کی ضد ۔

Anti-huff : (n) پنیر میں آمیزش کرنےکا ایک مادہ ۔

Anti-icteric : (a & n) [ ANTI - + Gr. "ictericos" ] دافع یرقان ۔

Anti-imperialism : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) سامراج دشمنی ۔

Anti- imperialist : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) سامراج دشمن ۔

Anti-individualism : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) نا انفرادیت پرستی ؛ مخالف انفرادیت پرستی ۔

Anti-inflation : (a & n) ( تجارت ) خلاف افراط زر ۔

Anti-inflationary measures : (n) (تجارت) خلاف افراط زر تدابیر ۔

Anti- intellectualism : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) مخالف عقل پرستی ؛ نا عقل پرستی ۔

Anti Jacobin : (n) ژاکوبن ( جیکوبن ) جماعت کا مخالف : ( سن ۱۷۸۹ء میں فرانس کی انقلابی جماعت ژکوبن کے نام سے مشھور تھی ) ۔

Anti-locution : (n) ( سماجیات ) خلاف محاورہ ؛ خلاف گفتگو ۔

Anti logarithm : (n) وہ عدد جس کے ساتھ لوگارتھم کا تعلق ھو ؛ جوابی لوگارتھم جیسے ۱۰۰ کا ۲ جوابی لوگارتھم ھے ۔

Anti-materialism : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) مخالف مادیت ؛ نا مادیت ۔

Anti-matrics : (n) ( طبیعیات ) برعکس میٹرکس ۔

Anti-mentalist : (n) ( لسانیات ) مخالف نظریہ ذھنی ۔

Anti-Messiah : (n) مسیحائی کا جھوٹا دعوا کرنے والا ۔

Anti-mission : (n) بیرونی تبلیغی جماعت کا مخالف ۔

Anti-odontalgic : (a) دافع درد دندان ۔

Anti-orgastic : (a) [ ANTI - + Gr. "orgasticos" ] مسکّن ؛ ھیجان کو کم کرنے والا ۔

Anti-paul : (n) مخالف پال ۔

Anti-pope : (n) [ L."antipapa" ] حریف پاپائی ؛ مدعی پاپائی ؛ جو پاپا کے توڑ پر کھڑا کیا جائے ۔

Anti-rent agitation : (n) مخالف لگان تحریك ۔

Anti-trade : (n) مخالف تجارتی ھوا ؛ مخالف ھوا ؛ باد مخالف ۔

Anti-vaccination : (n) مخالف آبلہ کوبی ؛ ٹیکہ لگانے کی مخالفت ؛ مخالف چیچك ۔

Antiae : (n) [L."antius"] آگے کے بال کا گچھا ۔

Antiaircraft(gun) : (n) طیارہ شکن بندوق ۔

Antiaphrodisiac : (a) قوت باہ کا توڑ ؛ قاطع باہ ۔

Antiapoplectic : (a) مرگی کا توڑ ۔

Antiar : (n) [Jav."antjar","antshar"] (۱) جزیرہٴ جاوا کا اپاس ( درخت ) ۔(۲) زھر اپاس جو اس درخت سے نکلتا ھے ۔

Antiarin : (n) اپاس درخت کا اساسی زھر ۔

Antiarthritic : گٹھیا کا توڑ ۔

Antiasthmatic : (n) دافع دمه ۔

Antibacchius : (n) [Gr."antibacchios"] وہ سہ ھجائی رکن جس کی پہلی دو ھجائیں تاکید دار ھوں اور آخری ھجا غیرتاکیدی ھو یا پہلی دو ھجائیں ممدوح ھوں اور آخری ھجا چھوٹی ھو ۔

Antibilious : (a) ضد ترشی ؛ ترشی دور کرنے والا ؛ قاطع صفرا ؛ صفرا شکن ۔

Antibiotic : (a&n) [ANTI-"Gr."bioticos"] جراثیم مار دوا ؛ وہ دوا جو بیماری کے جراثیم کو مار ڈالتی ھے ؛ ضد نامیه ؛ ضد حیاتیه ۔

Antibiotics : (n) حیات کش ادویه ؛ ( کیمیا ) حیات توڑ ادویه ؛ انٹی بائیوٹکس ؛ ضد زیست ؛ ضد حیات ۔

Antibody : (n) (کیمیا) دماغی اجزاء ؛ خون کے وہ اجزاء جو بعض دوسرے اجزاء کی مضرت کو دفع کرتے ھیں ؛ جسم دافع ۔

Antibonding : (a) ( کیمیا ) بے بندشی ؛ بے بندھنی ۔

Antibrachial : (a) [L."antibrachium"] ارش سے متعلق یا ارش کا ۔

Antiburgher : (n) عیسائیوں کا ایک مذھبی فرقه ۔

Antic : (n) [It. antico] عجیب و غریب وضع ؛ مضحکه آمیز ' عجیب و غریب حرکت و فعل ۔

Antic : (v) مضحکه آمیز حرکت کرنا ۔

Anticachectic : (a) [ANTI-+Gr."cachect"+ICOS] دافع سوء القنیه ؛ مرض روک ۔

Anticausotic : (a) [ ANTI - + Gr. "causoticos" ] دافع تپ محرقه ۔

Antichthon : (n) [ Gr. "anti+chthon" ] ایک فرضی دوسری زمین جو آفتاب کے دوسری طرف ھے ۔

Anticipant : (a & n) [ L. "anticipantem" ] پہل کرنے والا ؛ پیش بندی کرنے والا ؛ متوقع ۔

Anticipate : (v) (١) پہلے ھی سے ( پیش از پیش ) کام میں لانا ؛ استعمال کرنا ۔ (٢) پہل کرلینا ؛ پیش بندی یا پیش بینی کرنا ؛ سبقت کرنا ۔ (٣) قبل از وقت عمل میں لانا ؛ پیشگی خرچ کردینا ۔ (٤) پہلے سے سمجھ بیٹھنا ؛ پیش از وقت بحث کرنا ، پا جانا ، محسوس کرنا ۔ (٥) امید رکھنا یا کرنا ' متوقع رھنا ' پیش بینی کرنا ( کسی واقعه کی ) ۔

Anticipated : (a) ( تاریخ و سیاسیات ) پیش دیده ؛ پیش بینی ' متوقع ۔

Anticipated expenditure : (n) ( انتظامیه ) متوقع مصارف ۔

Anticipated profit : (n) متوقع منافع ۔

Anticipated revenue : (n) ( انتظامیه ) متوقع آمدنی ۔

Anticipation : (n) [ L. "anticipationem" ] (١) توقع ؛ پہل ؛ پیش بندی ؛ پیش بینی ؛ قبل از وقت کام میں لانا ؛ (انتظامیه ) توقع ؛ پیش بینی ۔ (٢) (طب) معمول سے قبل واقع ھونا ؛ ( فلسفه و نفسیات ) پیش بینی ۔ (٣) (موسیقی) کسی بعد والے سر کو پہلے کر دینا ۔ (٤) وجدانی ادراک ؛ وجدانی پیش بینی/علم ۔ (٥) کسی واقعه کا رونما ھونے سے پہلے ھی ادراک ۔ (٦) رقم کے حاصل ھونے سے پہلے ھی اس کا استعمال کردینا ؛ وہ رقم جو حاصل ھونے سے پہلے ھی خرچ کر دی جائے ۔

Anticipation of experience : پیش دریابی تجربه ۔

Anticipative : (a) متوقعانه ؛ منتظرانه ؛ توقع کی خاصیت رکھنے والا ۔

Anticipatively : (adv) متوقعانه طور پر ؛ حالت توقع میں ۔

Anticipator : (n) قبل از قت خیال کرنے والا ؛ پیش بندی کرنے والا ؛ توقع کرنے والا ؛ متوقع ۔

Anticipatorily : (adv) متوقعانه طور پر ۔

Anticipatory : (a) متوقعانه ؛ توقع سے متعلق ؛ ( فلسفه و نفسیات ) پیش بیں ۔

Anticipatory bail : (n) ( انتظامیه ) قبل از وقت ضمانت ۔

Anticipatory behaviour : (n) ( سماجیات ) متوقع کردار ۔

Anticipatory breach : (n) ( انتظامیه ) متوقع خلاف ورزی ؛ قبل از وقت خلاف ورزی ۔

Anticipatory pension : (n) ( انتظامیه ) متوقع علی الحساب پنشن ۔

Anticivic : (a) [ Fr. "anticivique" ] مخالف شہریت : خصوصاً فرانسیسی عقیدہ؛ شہریت کا مخالف ۔

Anticivism : (n) [ Fr. "anticivism" ] شہریت سے اختلاف ۔

Anticlastic ; (a) [ Gr. "anti +clain" ] وہ سطح جس میں دو کجی / خمیدگی ہو اور دونوں کجیاں ایک دوسرے کو قطع کریں ۔

Anticlericalism : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) پادریت دشمنی ۔

Anticlinal : (a & n) [ Gr. "anti + clinin" + - AL ]
(۱) ( طبقات الارض ) کوهانی ؛ پشتی ؛ جو ایسا ٹیلہ بنائے جس پر طبقات ایک دوسرے کے مخالف سمت میں مائل ہوں اور مختلف سمتوں میں ڈھلاؤ رکھتے ہوں ۔ (۲) تشریح پشتی جس میں ایک کھڑا مہرہ ہو اور اس کے دونوں طرف مہروں کا ڈھلاؤ ہو ؛ کوہانی ۔

Anticline : (n) چین طاقی ؛ ایسی شکن جو کوہانی کی طرح ہو ۔

Anticonvulsive : (a & n) دیکھو Anti-convellent

Anticor : (n) [L.Cor. (heart) ] گھوڑے کے سینےیا دل کا ورم ۔

Anticous : (a) [ L. "anticus" ( f. ante ) + - ous ] ( نباتیات ) حلقے کے محورکے سامنے والا ؛ پیش رخ ۔

Anticyclone : (n) پر بگولہ ؛ پاگردباد ؛ ( گرد باد جو زیادہ دباؤ کی فضا سے باہر کی طرف پھیلتا ہے ) ۔

Anticyclonic : (a) پر بگولا سے متعلق ۔

Anticyclonically : (adv) پربگولا کےطور سے / طریقہ سے ۔

Antidicomarian : (a & n) دشمن حضرت مریم۔

Antidicomarianite : حضرت مریم کے دشمن ؛ چوتھی صدی کے مشرقی عیسائی جو حضرت مریم کی دائمی عصمت سےانکار کرتے ہیں ۔

Antidotal : (a) [ ANTIDOTE + - AL ] تریاقی۔

Antidotally : (adv) بطور تریاق ۔

Antidote : (n) [ Fr.] تریاق ؛ فاد زہر ؛ مارگ یا توڑ (زہر) زہر کش ؛ نوشدارو ؛ زہرمہرہ ۔

Antidote : (v) تریاق دینا ؛ زہر توڑ استعمال کرنا ۔

Antidromal / Antidromous : (a) کنی محور کے گرد مخالف سمت میں دوڑ لگانا ۔

Antiephialtic : (a) دیکھو Antemetic

Antifebrile : (a) دافع تپ ؛ ( کیمیا ) بخار توڑ ۔

Antiferment : (a & n) ضد خمیر ؛ مانع تخمیر ۔

Antifriction : (a & n) رگڑ کو روکنے والا ؛ دافع اصطکاک ۔

Antigalactic : (a) [ ANTI - + Gr. "galacticos" ] دودھ کی ریزش کو روکنے والا ؛ مانع شیر ۔

Antigorite : (n) [ f."Antigorio in Piedmont"] ( معدنیات ) حجرالحیہ کی ایک قسم ؛ ایک چت کبرا پتھر جس کو جلا دے کر آرائشی کاموں میں استعمال کرتے ہیں ۔

Antigropelos : (n) [ Gr. "anti+hygros+pethos" ] ایسے موزے جن پر پانی کا اثر نہ ہو ؛ پن موزے ۔

Antihelix / Anthelix : (n) [ Gr. "anthelix" ] ( تشریح ) کان کے بیرونی کنارے کا خمدار ابھار ۔

Antihoarding and profiteering : مانع ذخیرہ اندوزی و نفع اندوزی۔

Antihydropic : (a & n) [ANTI-+"hydropicos" ] دافع استسقا ۔

Antihypnotic : (a & n) [ Anti - + Gr. "hypnoticos" ] نیند روکنے والا مادہ ؛ خواب شکن ؛ خواب شکن دوا ؛ تنویم ربا ۔

Antihysteric : (a & n) [ ANTI - + HYSTERIC ] دافع اختناق الرحم ؛ دافع اختناق الرحم دوا ۔

Antilithic : (a & n) [ ANTI- + Gr. "lithicos" ] داروئے سنگ مثانہ ؛ دافع حصات ۔

Antilogarithmic : (a) جوابی لوگارتھم سے متعلق ۔

Antilogism : (n) [ Gr. " antilogismos" ] ( فلسفه و نفسیات ) قیاس متناقض ؛ ضد قیاس ۔

Antilogy : (n) [ Gr. "anti+logia" ] منطقی حدود کا تضاد ؛ تناقض مطالب یا افکار ؛ (فلسفه و نفسیات ) تناقض ؛ تضاد منطقی ۔

Antilopine : (a) [ L. "antilopinus" ] بزکوہی کا یا اس سے متعلق ۔

**Antilyssic** : (a & n) [ ANTI - + Gr. "lyssa" + - IC ] پانی کے خوف کو دور کرنے والا : پانی کے خوف کو دور کرنےوالی دوا : دافع کلب ۔

**Antimacassar** : (n)[ANTI - + macassar, proprietory of a hair oil] کرسی، صوفے وغیرہ کا غلاف جو بطور آرائش یا سر میں لگے تیل سے حفاظت کے لئے لگایا جاتا ھے ۔

**Antimason** : (n) فری میسن جماعت کا مخالف ۔

**Antimasonic** : (a) فری میسن جماعت کے مخالف کا ۔

**Antimasonary** : (n) فری میسن کی مخالفت ۔

**Antimasque / -mask** : (n) نقل : کسی سوانگ کے بیچ کی مضحکہ خیز نقلیں ۔

**Antimasquer / - masker** : (n) مضحکہ خیز نقلیں کرنے والا ۔

**Antimere** : (n) [ Gr. " annti + meros " ] ( نباتیات ) تنصیف کے دونوں مقابل حصے ۔

**Antimeric** : (a) تنصیف کے دونوں مقابل حصوں سے متعلق ۔

**Antimetabole** : (n) [ Gr. "anti+metabole" ] الفاظ یا افکار کی تکرار بالعکس ۔

**Antimetaphysics** : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) مخالف ما بعدالطبیعیات ۔

**Antimetathesis** : (n) [ Gr. " anti + metatithenae" ] قلب کےارکان کا پس و پیش کر دینا ۔

**Antimeter** : (n) [ Gr. "anti + methos" ] چوڑے زاویوں کی پیمائش کا ایک متروك الاستعمال آلہ ۔

**Antimonarchic** : (a) راج بیری : بادشاھت کا مخالف ۔

**Antimonarchical** : (a) دیکھو Antimonarchic

**Antimonarchically** : (adv) راج بیری کے طور پر ۔

**Antimonarchist** : (n) بادشاھت کا مخاللف ۔

**Antimonarchy** : (n) بادشاھت کا مخالفت : راج بیر : راج کی دشمنی ۔

**Antimonate** : (n) [ANTIMONY + - ATE ] ( کیمیا ) سنگ سرمہ کے ترشے کا نمك ۔

**Antimonial** : (a) [ L. "antimonialis" ] سنگ سرمہ کا یا اس سے متعلق : وہ مرکب جس میں سنگ سرمہ شامل ھو : وہ دوا جس میں سنگ سرمہ شامل ھو ۔

**Antimoniate** : (n) دیکھو Antimonate

**Antimoniated** : (a) سنگ سرمہ ملا ھوا ۔

**Antimonic** : (a) [ L. "antimonium" + - IC ] سنگ سرمہ کا یا اس سے متعلق ۔

**Antimonide** : (n) ایك کیمیاوی شے جس میں سنگ سرمہ کا مرکب ھو ۔

**Antimonious / Antimonous** : (a) [ L. "antimonium" + - ous ] سنگ سرمہ کی خاصیت کا : یا جس میں سنگ سرمہ ھو ۔

**Antimonite** : (n) سنگ سرمہ کے ترشے کا نمك ۔

**Antimoniuret** : (n) دیکھو Antimonide

**Antimoniuretted** : (a) سنگ سرمہ سے مرکب ۔

**Antimony** : (n) [ med L."antimonium"] : سرمہ : انجن : کحل : سنگ سرمہ : معدنی توتیا : انتیمون ۔

- Butter of antimony : ایك قسم کا نیم شفاف روغنی مادہ ۔
- Crocus of antimony : سنگ سرمہ اور سوڈیم کا بنا ھوا ایك مرکب ۔
- Glass of antimony : ایك کیمیاوی شے ۔
- Red antimony : سنگ سرمہ سرخ ۔
- Saffron of antimony : دیکھو Red antimony
- Tartarated antimony : انتیمون مقیّء : سنگ سرمہ مقیّء : ایك قےآور دوا ۔

**Antimony blende** : (a) سرخ سرمہ : سرخ سنگ سرمہ ۔

**Antimony bloom** : (n) سفید سنگ سرمہ ۔

**Antimony glance** : (n) بھورا سنگ سرمہ ۔

**Antimony ochre** : (n) ھلکا بادامی رنگ کا سنگ سرمہ ۔

Antimony rod : (n) ( تاریخ ) سرمے کی سلائی ۔

Antimony vermilion : (n) سنگ سرمہ سے بنا ہوا سیندور : شنگرف ؛ شنگرفی سنگ سرمہ ۔

Antinational : (a) دشمن ملت ؛ دشمن قوم ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) قوم دشمن ۔

Antinationalism : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) قوم دشمن ۔

Antinephritic : (a & n) دوا دافع امراض گردہ ؛ دافع امراض گردہ ۔

Antinode : (n) ( طبیعیات ) اینٹی نوڈ ؛ ضد نوڈ ۔

Antinomian : (a) [ mod L. Antimomi, the name of the sect ]
اخلاقی قانون کا منکر ؛ آزاد خیال ؛ قلندر ۔

Antinomian : (n) انٹی نومین جماعت کا شخص ( یہ جماعت سن ۱۵۳۵ء میں قائم ہوئی تھی جس کا عقیدہ تھا کہ عیسائیوں پر اخلاقی قانون کی پابندی ضروری نہیں ھے ) ؛ منکر اخلاقیات ۔

Antinomianism : (n) انٹی نومی عقیدہ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) لا اخلاقیت ؛ اضدادیت ۔

Antinomic : (a) تناقض رکھنے والا یا اس سے متعلق ۔

Antinomical : (a) تناقض رکھنے والا یا اس سے متعلق ۔

Antinomies : (n) اضداد ۔

Antinomy : (n) [ Gr. "antinomia" ] (۱) قانون میں تضاد ؛ قانونی تضاد ؛ تضاد فی القانون یا بین القوانین ۔ (۲) تخالف اسناد؛ (لسانیات) تضاد نامی ۔ (۳) تناقض ؛ (فلسفہ ونفسیات) تناقضی نظریات ۔ (٤) تناقض نتائج میں جو منطقی طور پر معقول اور لازم ظاہر ہوں ؛ ذہنی تضاد ۔

Antiparallel : (a & n) (۱) متوازی مگر مخالف ؛ ( کیمیا ) غیر متوازی ؛ ضد متوازی ۔ (۲) وہ دو خطوط جو دوسرے دو خطوط کے ساتھ برابر زاویے بنائیں لیکن وہ دونوں زاویے اس طرح بنائیں کہ ایک زاویہ دوسرے زاویہ کےمساوی ہو لیکن مخالف طریقہ سےایک خارجی ہو اورایک داخلی ۔

Antiparalytic : (a & n) دافع فالج ؛ فالج کو دورکرنے کی دوا ۔

Antiparalytical : (a) دافع فالج ۔

Antiparliamentarian : (n) پارلیمانی ضابطے یا قاعدے کا مخالف ۔

Antiparliamentary : (a) پارلمان یا پارلیمانی جماعت کا مخالف ۔

Antiparticle : (n) ( کیمیا ) ضد ذرہ ۔

Antipathetic / Antipathetical : (a) [ Gr. "antipatheticos" ]
مخالف ؛ نفور ؛ متنفر ؛ اکراہ ( مزاج یا ماہیت کے لحاظ سے) ؛ متنفرانہ ؛ مخالف طبعی ؛ طبیعت یا میلان میں مخالفت ۔

Antipathetically : (adv) تنفر سے ۔

Antipathic : (a) [ Fr. antipathique ] (۱) ضد ( بلحاظ مزاج ) ۔ (۲) ( طب ) مخالف علامات یا آثار رکھنے یا پیدا کرنے والا ۔

Antipathist : (n) مخالفت کرنے والا ؛ ایک فطری دشمن ۔

Antipathize : (v) خلاف محسوس کرنا یا کرانا ؛ متنفر بنا دینا ۔

Antipathy : (n) [ Gr. "antipathes" ] نفرت ؛ تنفر ؛ اکراہ ؛ فطری نا موافقت یا قدرتی غیر مطابقت ؛ اختلاف ؛ ( سماجیات ) غیر ھمدردی ؛ اکراہ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) تنفر ۔

Race antipathy : ( سماجیات ) نسلی اکراہ ۔

Antipendium : (n) دیکھو Antependium

Antiperiodic : (a) اس مرض کی میعاد کو توڑنے والا جس کی ایک خاص مدت ہوتی ھے ؛ ضدنوبتہ ؛ دافع امراض نوبتی ۔

Antiperistaltic : (a) (۱) حرکت دودی کا مخالف ؛ ایمائی حرکت کا مخالف ۔ (۲) اوپر کی سمت میں حرکت کرنے والا ۔

Antiperistatic / Antiperistatical : (a) تضاد سے ؛ شدت پذیر ۔

Antiperistasis : (n) [ Gr. "anti + peristasis" ] حالات کا تضاد یا تخالف ؛ کسی عمل سے پیدا ہونے والا ردِ عمل یا اس کا روک ۔

Antipestilential : (a) دافع وباء ؛ دافع پلیگ ۔

Antipharmic : (a) دیکھو Alexipharmic

Antiphlogistian : (a &n) [ ANTI- + Gr. "phlogiston" + - IAN ] ایک عنصر کی حیثیت سے خالص آگ کے وجود کے عقیدہ کا مخالف ۔

Antiphlogistic : (a & n) (۱) (طب ) دافع سوزش ؛ محلل ورم ۔ (۲) عقیدہ' التہاب کا مخالف ۔

Antiphlogistine : (n) محلل ورم ؛ دافع سوزش ؛ دافع اخوند ؛ دافع درد ۔

Antiphon : (n) [ L. "antiphona" ] (۱) جوابی راگ ۔ (۲) ترانہ ؛ گیت ۔ (۳) ایک سادہ نغمہ جو کسی مناجات یا بھجن کی تمہید کے طور پر گایا جاتا ھے اور اس کے معنی کو واضح کرتا ھے اور پر زور بناتا ھے ۔ (٤) جواب ۔

Antiphonal : (a) [ L. "antiphonalis" ] (۱) جوابی راگ کا ۔ (۲) نغموں کا مجموعہ ۔

Antiphonally : (adv) باری باری سے گانا ۔

Antiphonary : (n) [ L. "antiphonarium" ] جوابی نغموں کی کتاب ۔

Antiphone : (n) شور بند ۔

Antiphonic : (a) باهم اثر پذیر ۔

Antiphonically : (adv) باهم اثرپذیری سے ۔

Antiphony : (n) [ Gr. "antiphonia"] (۱) جوابی گیت ۔ (۲) دوری سرود ۔ (۳) جواب ؛ گونج یا صدائے بازگشت ۔ (٤) آوازوں کا تقابل ۔

Antiphrasis : (n) [ GR. "antiphrazin" ] الفاظ کا استعمال ان کے مخالف معنوں میں ۔

Antiphrastic : (a) طعنے کا ۔

Antiphrastically : (adv) بطور طعنہ کے ۔

Antiphthisic : (a & n) (۱) دافع سل ؛ دافع دق ۔ (۲) دافع سِل دوا ۔

Antiplastic : (a) [ ANTI - + Gr. "plasticos" ] صحتیابی کےلئے غیر مفید ؛ وہ دوائیں جو ضعف خون کا باعث ھوتی ھیں ۔

Antipleuritic : (a & n) [ ANTI- + Gr. "pleuritik-os" ] دافع ذات الجنب ۔

Antipodagrical : (a) دافع نقرس ۔

Antipodal : (a) [ ANTIPODES ] (۱) زمین کے دو مقابل طرفوں میں واقع ھونے والا ۔ (۲) مخالف ؛ بالراس مقابل ' مستقیماً مقابل ۔

Antipode : (n) (کیمیا) اینٹی پوڈ ؛ (لسانیات) برعکس ۔

Antipodean : (a) (۱) دنیا کی مخالف طرف سے متعلق ؛ قطراً مخالف ۔ (۲) (تمسخرانہ) واژگوں ؛ وارونہ ۔

Antipodes : (n) [ Gr. "antipodes" ] (۱) وہ مقامات جو ایک دوسرے کے بالکل مقابل ھوں خصوصاً وہ مقامات جو کرہ' زمین کی مقابل طرفوں میں ھیں ' تحت الارض ۔ (۲) برعکس ؛ مقابل ؛ ضد ۔ (۳) کسی شخص یا شے کا بالکل مخالف یا ضد ' سمت القدم ( بلاد یا مکان ) ۔

At antipodes : بالراس مخالفت میں ۔

Antipodist : (a & n) (۱) تحت الارض عقیدہ کا ماننےوالا جبکہ اس عقیدہ کو ماننا کفر تھا ۔ (۲) دیکھو Antipodal

Antipole : (n) (۱) قطب مخالف ' قطب مقابل ۔ (۲) بالکل برعکس ؛ بالکل ضد ' بالکل الٹا ۔

Antiproton : (n) (طبیعیات ) اینٹی پروٹان ؛ ( کیمیا ) ضد پروٹان ۔

Antipruritic : (a) [ ANTI-+ L. "pruritis" + - IC ] دافع خارش ۔

Antipsoric : (a & n) [ ANTI- + Gr. "psora" + - IC ] خارش کی دوا ؛ خارش کو روکنے والا ؛ خارش کو اچھا کرنے والا ۔

Antiptosis : [ Gr. "anti+ ptosis" ] ( قواعد ) کسی لفظ کی ایک حالت کا دوسری حالت میں استعمال جیسے حالت فاعلی کے بدلے حالت مفعولی کا استعمال یا حالت اضافی کا استعمال ۔

Antipyic : (a & n) [Gr. "anti+pyon" ] (۱) تولید ریم کو روکنے والا ۔ (۲) تولید ریم کو روکنے والی دوا ؛ ضد ریم ۔

Antipyretic : (a & n) [ ANTI-+ Gr."pyretos" ] تپ روک دوا ؛ دافع تپ ؛ علاج تپ ؛ ( کیمیا ) تپ روک ؛ دافع تپ ؛ دافع بخار ۔

Antipyrotic : (a & n) [ ANTI - + Gr. pyroticos ] جلن کو دور کرنے والا : جلن کی دوا : ضد احتراق ۔

Antiquarian : (a & n) [ L. "antiquarius" + - AN ] (۱) قدامتی : پاستانی : آثار قدیمہ کے علم سے متعلق (تاریخ و سیاسیات ) ماہر اثریات : عتیقی : عتیقیات جُو ۔ (۲) نقشہ کشی کا بڑے پیمانے کا کاغذ ۔ (۳) محقق سلف : قدامت شناسی : عہد عتیق کا عالم : عتیقہ شناس : عتیقہ جُو : اثریات داں ۔

Antiquarianism : (n) اثریات : سلفیات : قدامت شناسی : علم سلف : عتیقیات : ( تاریخ و سیاسیات ) آثاریات ۔

Antiquary : (a & n) [ L. "antiquarius", f."antiquus" ] محقق سلف : قدامت شناس : پراچینی : پرانی چیزوں یا پرانے آثار کا جمع کرنے والا یا مبصر ۔

Antiquate : (n) [ L."antiquatus", "antiquare"] کہنہ : قدیم : متروک : پرانےفیشن کا : بہت مُسِن : فرتوت ۔

Antiquate : (v) [ L."antiquatus","antiquare" ] (۱) متروک کرنا : بے رواج کرنا ۔ (۲) قدیم بنانا : پرانا قرار دینا : کہنہ بنانا ۔

Antiquated : (a) دیکھو Antiquate

Antiquation : (n) کہنہ بنانا : منسوخی : کہنہ سازی ۔

Antique : (a) [ L. "antiquus", "anticus" ] (۱) پرانا : قدیم : اگلے وقتوں کا : زمانہٴ سلف کا : عتیق ۔ (۲) جو پرانے زمانے سے چلا آرھا ھو : دیرینہ : کہنہ : باستانی : قدیمی ۔ (۳) پرانی چال کا : پرانی وضع کا : پرانے ڈھرے کا : دقیانوسی : پارینہ ۔(٤) قدماء کا تتبع : اگلے لوگوں کی وضع پر ۔ (٥) متروک ۔ (٦) جلد سازی ۔

The antique : پرانی وضع یا طرز : فن میں پرانا کام ۔

Antique : (n) آثار (صنعت) : باقیات ( قدیم صنعت ) : وہ ٹائپ جس میں بہت خطوط یکساں موٹائی کے ھوتے ھیں ۔

Antique : (v) (جلد سازی) پرانے طرز سے جلد سازی کرنا ۔

Antiquely : (adv) پرانی وضع سے : قدیم وضع سے ۔

Antiqueness : (n) قدامت : کہنگی : پراناپن : دقیانوسیت ۔

Antiquist : (n) آثار کہنہ یا قدیمہ کا جمع کرنے والا یا اس کا مبصر ۔

Antiquitarian : (n) قدیم خیالات یا رسم و رواج سے متعلق یا وابستہ / مربوط ۔

Antiquities : (n) آثارقدیمہ : عتیقہ : باقیہ ۔

Antiquity : (n) [ L."antiquitatm" ] (۱) قدامت ۔(۲) اگلا زمانہ : عہد پارینہ : پرانا زمانہ : قرون سابقہ : وسطی زمانے سے پہلے کا ۔ (۳) (جمع میں) قدیم زمانے کے رسوم : اگلے زمانے کی رسم و روایات وغیرہ ۔(٥) (جمع میں) آثارقدیمہ : باقیات سلف ۔ (٦) قدیم وضع ۔ (۷) خصوصاً قدیم یونانیوں اور رومیوں کا دور ۔

Antirachitic : (a) [ ANTI - + Gr. "rachitis + - IC ] ریڑھ کی ھڈی کی بیماریوں کا علاج کرنے والا : ( کیمیا ) سوکھا روگ ۔

Antiresonance : (n) ( لسانیات ) بے گمک ۔

Antirrhinum : (n) [ Gr. "antirrinon" ] ( انترینہ ) پودوں کی ایک جنس ( اس کے پھول کو اگر انگلی سے دبایا جائے تو اسکا دہانہ پھیل کر بڑا ھو جاتا ھے ) ۔

Antisabbatarian : (a) مخالف سبت : یوم سبت کا مخالف ۔

Antiscian : (a) [ f. next = - AN ] خط استوا کی مخالف جانب ایک ھی خط طول البلد پر رھنے والے لوگوں سے متعلق ۔

Anticii : (n) [ Gr. "anti+scia" ] وہ لوگ جو ایک ھی خط طول البلد پر مگر خط استوا کے مخالف جانب میں رھتے ھیں ۔

Antixcion : (n) ان بروج فلک سے متعلق کہا جاتا ھے جن کے فاصلے مساوی ھیں اور خطِ سرطان اور خطِ جدی کی مخالف سمتوں میں واقع ھیں ۔

Antiscolic : (a) [ ANTI -+ Gr. "Scolex+-IC] دافع کرم معدہ ۔

Antiscorbutic : (a & n) ( طب ) مصفی خون : فساد خون کو دفع کرنے والا : دافع اسکر بوط ۔

Antiscriptural : (a) آسمانی کتاب کا منکر / مخالف ۔

Antiscrofulous : (a) دافع خنازیر : گلسہ کو دور کرنے والی دوا ۔

Antisemitic : (a) یہود دشمن ۔

Antisemitism : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) یہود دشمنی ۔

Antisensitizer : (n) ضد حس گر ۔

Antisepalous : (a) [ Gr. "anti" + SEPAL + - OUS ] مسند گل کے مقابل قائم ۔

Antisepsis : (n) [ Gr. "anti + sepsis" ] عمل جراحی کا دافع عفونت اصول ؛ دافع عفونت ۔

Antiseptic : (a) [ ANTI - + Gr. "septicos" ] (۱) دافع عفونت ؛ عفونت ربا ؛ (مجازاً) صاف کرنے والا ؛ مصفی ؛ ( حیوانیات ) مانع تعدیہ ۔ (۲) ( مجازاً ) اخلاقی پستی کو دفع کرنے والا ؛ ( کیمیا) دافع زہر خونی ۔

Antiseptically : (adv) مصفیانہ طور پر ؛ ازالہ عفونت کے خیال سے ۔

Antisepticist : (n) عمل جراحی میں دفع عفونت کو ماننے والا ۔

Antisigma : (n) ( لسانیات ) غیر سینی ۔

Antislavery : (n) مخالف بردہ فروشی ؛ مخالف غلامی ؛ انسداد غلامی ۔

Antisocial : (a) (۱) (سماجیات) غیر سماجی ؛ سماج مخالف ۔ (۲) دشمن تمدن ؛ تمدن سے بیزار ؛ سماج بیری ؛ معاشرہ کے اصول کے مخالف ؛ غیر سماجی ؛ (فلسفہ و نفسیات) سماج دشمن ۔

Antisocial action : (n) ( سماجیات ) سماج دشمن عمل ۔

Antispasmodic : (a & n) دافع تشنج ؛ دورے کو روکنے والی ( کھانسی وغیرہ کے ) ؛ دورے کو روکنے والی دوا ۔

Antispast : (n) [ Gr. "antispastos" ] انگریزی شعر کا ایک رکن ۔

Antispastic : (a) [ Gr. "antispasticos" ] وہ رکن جس میں Antispast ہو ۔ (۲) (طب ) دفیعہ کرنے والی دوا ۔

Antispin : (n) ( کیمیا ) الٹی گردش ۔

Antisplentic : (a & n) مرض طحال کے لئے مفید ۔

Antistate : (n) ملک دشمن ۔

Antistrophe : (n) [ Gr. "antistrepsin" ] (۱) یونانی گاؤں میں گیت کے وہ اشعار جو اس وقت پڑھے جائیں جب گانے کی نوبت بائیں جانب سے دائیں جانب آرہی ہو ؛ بازگرداں اشعار ۔ (۲) معکوس نسبت ۔ (۳) (علم البیان) لفظوں کی تکرار، الٹی ترتیب سے ۔ (٤) ترکی بہ ترکی جواب دینا ؛ دندان شکن جواب ؛ حریف کی دلیل کو الٹ دینا ۔

Antistrophic : (a) بازگردانی ؛ بازگرداں اشعار سے متعلق ؛ معکوسی نسبت ۔

Antistrophics : (n) یونانی ڈراموں کا غنائی حصہ ۔

Antistrophon : (n) [Gr."antistroph-os" ] وہ دلیل جو حریف پر الٹ دی جائے ۔

Antistrophon argument : (n) (فلسفہ و نفسیات) بازگرد دلیل ۔

Antistrumatic : (n & a) (۱) دافع خنازیر دوا ۔ (۲) دافع خنازیر ۔

Antistrumatic (a) [ ANTI-+ L."struma"+-OUS] دافع خنازیر ۔

Antisymmetric : (a) ( کیمیا ) غیر ترتیبی ؛ ضد تشاکلی ۔

Antisyphilitic : (a & n) دافع آتشک ؛ علاج آتشک ۔

Antitetanic : (a & n) کزاز ( ٹٹنس ) کے لئے مفید دوا ۔

Antithalian : (a) جشن کا مخالف ؛ رنگ رلیوں کا مخالف ؛ ضد طرب ؛ ضد نشاط ۔

Antitheism : (n) خدا کے وجود سے انکار ؛ دہریت ۔

Antitheist : (n) خدا کے وجود کا منکر ؛ کافر ؛ دہریہ ؛ دہری ؛ ملحد ۔

Antitheistic : (a) منکرانہ ؛ دہریانہ ؛ ملحدانہ ۔

Antitheistically : (adv) منکرانہ طور پر ؛ دہریانہ طور پر ۔

Antithesis : (n) [ Gr."anti + tithenae" ] (۱) صنعت تضاد ۔ (۲) تضاد ؛ تقابل ۔ (۳) ضد ؛ برعکس ؛ الٹا ؛ نقیض ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) ضد ؛ ضد دعوا ؛ ( لسانیات ) تنقیض ۔

Antithesize : (v) صنعت تضاد کا استعمال کرنا ؛ نقیض بنانا ۔

Antithet : (n) [ L. "antitheton", Gr. ] کلام متناقض ؛ بیان متناقض ۔

Antithetic : (a) [ Gr. "antitheticos" ] (۱) صنعت تضاد سے متعلق ؛ تضادی ؛ ضد ۔ (۲) ضدین رکھنے والا ؛ ذو ضدین ۔ (۳) مقابل ؛ تنقیض ۔

Antithetical : (a) متناقض ۔

Antithetically : (adv) بطریق نقیض ؛ متناقضانہ ؛ نقیضانہ ۔

Antitoxic : (a) ضد سمی ۔

Antitozin : (n) سمیت ( زہر ) کے اثر کو زائل کرنے والا ایک مادہ ؛ دافع سم ؛ ضد سم ۔

Antitragus : (n) کان کے بیرونی کنارے کے خمدار ابھار کا موٹا حصہ ۔

Antitrinitarian : (a & n ) مخالف تثلیث ؛ عقیدہ تثلیث کا منکر ؛ منکرثالوث ۔

Antitrinitarianism : (n) انکار تثلیث ۔

Antitropal / Antitropous : (a) [ Gr. "anti + tropos" + - AL ] ( نباتیات ) ایسے جنین سے متعلق ، جو اس طرح الٹا ہو کہ ناف تخم کے مخالف بیخچہ کے کنارے آجائے ؛ مقلوب رخ ۔

Antitrust law : (n) خلاف وقف قانون ۔

Antitype : (n) [ Gr. "antitypos" ] اصل ؛ مرموزہ جس کا نمائندہ کوئی نمونہ یا علامت ہو ؛ نمونہ ؛ اصلی ؛ ضد نوعیہ ۔

Antitypical : (a) اصلی ؛ اساسی ۔

Antitypy : (n) [ Gr. "antitypia" ] دخول ؛ دباؤ اور حرکت کی قوت کی مزاحمت کسی مادہ سے ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) عدم موافقت ۔

Antivariolous : (a) چیچک کے لئے مفید ( دوا ) ۔

Antivenereal : (a) نافع امراض زہراوی ؛ دوا آتشک ؛ امراض جنس میں مفید ( دوا ) ۔

Antivermicular : (a) دیکھو Antiperistaltic

Antivirus : (a) ضد قشب ۔

Antizymic : (a) [ ANTI - + Gr. "zyne" + - IC ] دافع تخمیر ۔

Antizymotic : (a & n) ANTI + Gr. "zymoticos"] دافع تخمیر ؛ دافع تخمیر مادہ ۔

Antler : (n) [ L. "ant (e) ocularem (ramum ) ] کئی شاخوں والا سینگ ؛ ہرن یا بارہ سنگھے کا سینگ ۔

Antler Pick : (n) ( تاریخ ) سینگ کی کدال ۔

Antler sleeve : (n) ( تاریخ و اثریات ) سینگ کا جوشن ۔

Antlered : (a) شاخ دار ؛ سینگ دار ۔

Antlerless : (a) بے سینگھا ؛ بے سینگ کا ۔

Antlia : (n) [ Gr. "antlia", "antlion" ] کیڑوں کے سونڈ یا سونگ جن کے ذریعہ وہ خون چوستے ہیں ؛ مصاص ؛ چوس سونڈ ۔

Antliate : (a) سونڈ والا ؛ سونگ دار ۔

Antoeci : (n) [ Gr. "antoece" ] ایک ہی عرض البلد پر مگر خط استوا کی مقابل سمتوں میں اور اس سے مساوی فاصلہ پر رہنے والے ۔

Antoecian : (a) مخالف عرض البلد پر رہنے والے ۔

Antonomasia : (n) [ Gr. "antonomasia" ] (۱) مجاز مرسل ؛ اسم علم کے بدلے کوئی لقب وغیرہ استعمال کرنا ، جیسے اقبال کے بدلے کہا جائے "شاعر ملت" ۔ (۲) اسم علم سے اسم نکرہ کا کام لینا ؛ اسم علم کو اسم نکرہ کی طرح استعمال کرنا ؛ ( لسانیات ) مجاز مرسل ؛ استعارہ ۔

Antony over : (n) بچوں کا ایک قسم کا گیند کا کھیل ۔

Antonym : (n) [ Gr. "antonymia" ] ؛ ضد ؛ اضداد ( الفاظ ) ؛ کسی لفظ کی ضد معنی کے لحاظ سے متضاد ۔

Antonymous : (a) متضاد ۔

Antozone : (n) ایک کیمیاوی گیس سا مرکب ۔

Antozonite : (n) Antozone سے بنا ہوا ۔

Antre : (n) [ Gr. "antron" ] غار ؛ کھوہ ؛ گپھا ۔

Antrorse : (a) [ L."antero-"+ versus ] آگے یا اوپر کو جھکا ہوا ؛ بالا رخ ۔

Antroversion : (n) [ antro - + L."Versionem"] دیکھو Ante version

Antrovert : (v) آگے کو مڑا ہوا یا جھکا ہوا ۔

Antrum : (n) [ Gr. "antron" ] (۱) غار ۔ (۲) ( طبیعیات ) کسی جسم کا آغاز ؛ مغارہ ؛ کھوکھلی ہڈی ۔

Antrustion : (n) [ L. "antrustionem" ] قومی ہجرت کے عہد میں قدیم فرانکی شاہزادوں کا ایک برضائے خود پیرو ۔

Antrustionship : (n) قدیم فرانکی شاہزادوں کی پیروی ۔

Anubis : (n) [ Egyptian " Anpu", "Anp" ] (تاریخ) قدیم مصری مذہب میں گیدڑ کی شکل کا ایک دیوتا ۔

Anury : (n) [ Gr. "an + uron" ] پیشاب کی کمی یا غیر موجودگی ۔

Anus : (n) [ L. ] (۱) مقعد ؛ مبرز ؛ کوند ۔ (۲) پھول کی جڑ کا ایک سوراخ ۔

Anvil : (n) [ OE."onfilti" ] (۱) سن دان ؛ نہائی ؛ ( تاریخ و سیاسیات) نہائی ۔ (۲) (فعلیات) کان کی ایک ہڈی ؛ سن دانیاں ۔ (۳) لوہار کی نہائی کی شکل یا استعمال کی کوئی چیز ؛ اھرن ۔

Anvil : (v) نہائی پر بنانا ؛ نہائی پر کام کرنا ۔

Anvil proof : (n) سن دان کی سی ؛ سختی کا معیار ۔

Anvil rock : (n) ایک قسم کا سخت ریتیلا پتھر ۔

Anxiety : (n) [ L. "anxietatem" ] (۱) بے چینی ؛ اضطراب ؛ پریشانی ۔ (۲) فکر ؛ تشویش ؛ تردد ؛ تعلق ؛ اندیشہ ۔ (۳) اشتیاق ؛ (فلسفہ و نفسیات ) تشویش ؛ ( سماجیات ) اضطراب ؛ پریشانی ۔

Castration anxiety : (فلسفہ و نفسیات) تشویش آختگی ۔

Anxious : (a) [ L."anxius", f. "angere" ] (۱) متفکر ؛ پریشان ؛ مضطرب ؛ بے چین ۔ (۲) متردد ؛ مشوش ؛ بیتاب ؛ سخت آرزومند ؛ مشتاق ۔ (۳) تشویشناک ؛ مشوشی ؛ تردد خیز ؛ پریشان کن ( حالات و معاملات ) ۔

Anxiously : (adv) مضطربانہ ؛ متفکرانہ ؛ مشوشانہ ؛ ترددانہ ؛ بے چینی کے ساتھ ؛ تردد کے ساتھ ۔

Anxiousness : (n) حالت تردد ؛ فکر ؛ حالات اضطراب ؛ بے چینی کی کیفیت ۔

Any : (a & pron.) [ OE. aeniz ] (۱) (استفہامی جملوں میں) کچھ ۔ ایک ؛ تھوڑا سا ؛ کوئی ۔ (۲) ( انکاری جملوں میں ) کوئی ؛ کچھ بھی ؛ کسی قسم کا ؛ ایک بھی ۔ (۳) ( اقراری جملوں میں ) کوئی سا ؛ کوئی بھی ؛ ہرایک ؛ جوں سا ؛ جو کوئی ؛ کوئی ایک ۔

Anybody : (n & pron.) کوئی شخص ؛ کوئی بھی ۔

Anyhow : (adv & conj.) (۱) ہر حال میں ؛ ہرصورت میں ؛ بہرحال ؛ کسی نہ کسی طرح ؛ جیسے بھی ۔ (۲) کسی نہ کسی طرح سے ؛ کسی نہ کسی طریقہ پر ؛ جسطرح سے بھی ہو ؛ جیسے بن پڑے ۔ (۳) یونہی ؛ کچھ یونہی ؛ گرپڑ کر ۔

Anymore : (adv) اب ؛ آجکل ۔

Anything : (pron,n,adv) (۱) کوئی بھی ؛ کچھ بھی ؛ ہر چیز ۔ (۲) کوئی ایک چیز ( جو بھی ہو ) ۔ (۳) کوئی چیز ۔

Anythingarian : (n) وہ شخص جو کوئی خاص عقیدہ نہ رکھتا ہو ( تحقیر کے لئے استعمال ہوتا ہے ) ۔

Anytime : (adv) کسی وقت ؛ کسی حالت میں ۔

Anyway : (adv & conj) دیکھو Anyhow

Anyways : (adv) دیکھو Anyhow

Anywhen : (adv) کسی وقت ؛ ہمیشہ ۔

Anywhere : (adv) کہیں ؛ ہر جگہ ؛ کسی جگہ بھی ؛ کہیں بھی ۔

Anywhither : (adv) کسی طرف ۔

Anywise : (adv) کیسے ہی ؛ کسی طرح سے ؛ جس طرح سے ہو ؛ کسی صورت سے ۔

Aonian : (a) ایونیا کا یا اس سے متعلق ( یہ ایک قدیم مقام ہے جو موسیقی کے دیوتاؤں کے لحاظ سے مقدس تھا ) ۔

Aorist : (n) [ Gr."aoristos" ] مضارع ؛ جس میں کسی زمانہ کی پابندی نہ ہو ؛ (لسانیات) مضارع ۔

Aoristic : (a) مضارع سے متعلق ؛ غیر معین ۔

Aoristically : (adv) بطور مضارع ۔

Aomarssuk : (n) ( تاریخ ) اے اور نرسک ؛ اسکیمو دیوتا ۔

Aorta : (n) [ Gr."aorte" ] شریان اعظم ؛ اورطا ؛ نیط ۔

Aortic : (a) شریان اعظم کا یا اس سے متعلق ؛ اورطانی ؛ اورطی ؛ نیطی ۔

Aortical : (a) دیکھو Aortic

Ap - : جزء ترکیبی ؛ سابقہ ( P سے پہلے اس کی D بدل کر P ہو جاتی ہے ؛ دیکھو Ad - ) ۔

A. P. : ( تجارت ) اے - پی ؛ اضافی پریمیم ( Additional Premium ) ۔

Apace : (adv) [A prep+PACE] جلدی سے ؛ تیزی سے ؛ فوراً ۔

Apache : (n)[ Fr. a name of a warlike tribe of American Indian ] (۱) ایک قسم کے ڈاکو اور قاتل جو پیرس میں رہتے تھے ۔ (۲) پیرس کا شہدا ؛ غنڈا ؛ گنڈا ۔ (۳) امریکی ہندوستانیوں کا ایک جنگجو قبیلہ ۔

Apadana : (n) ( تاریخ ) آپادانہ ۔

Apagoge : (n) [ Gr. "apagin" ] ارسطا طالیسی منطق کی ایک اصطلاح ؛ کسی بات کو ثابت کرنے کا وہ طریقہ جس سے اگر اس بات سے انکار کیا جائے تو ایک اہمال اور ناممکن بات پیدا ہوجائے ؛ احالہ بمحال ؛ (فلسفہ و نفسیات ) دلیل مہملیت ؛ دلیل اہمالی ۔

Apagogic : (a) اپاغوجی سے متعلق یا اس کا ۔

Apagogical : دیکھو Apagogic

Apagogically : (adv) بطور اپاغوجی یا اپا غوجی کے ذریعہ ۔

Apanage / Appanage : (n) [ L. "Appanare" ] (۱) شہزادوں کی معاش ۔ (۲) بادشاہ کی چھوٹی اولاد کی معاش (ابتداً بہ علاقہ ملحقہ یا بڑی تنخواہ کے اعلا عہدوں کے معنوں میں آتا تھا ) ۔

Apanaged : (a) ملحقہ علاقہ پایا ہوا ؛ معاش یافتہ ۔

Apanthropy : (n) [ Gr. "apanthropia"] ایک قسم کا مالیخولیا جس میں معاشرے سے نفرت پیدا ہوجاتی ہے ؛ سماج بیزاری ۔

Aparithmesis : (n) [ Gr. "aparithmesis" ] تعین ؛ شمار ۔

Apart : (adv) [ Fr. "a part" ] الگ الگ ؛ ایك طرف ؛ جدا ؛ اپنے طور پر ؛ جداگانہ ؛ جدا جدا ؛ کنارے ۔

Apart : (v) الگ الگ کرنا ؛ علاحدہ کرنا ؛ جدا کرنا ۔

Apart-heid : (n) [ apart ( separate ) + heid (hood) ] نسلوں کی علاحدگی ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) نسلی امتیاز ( جنوبی افریقہ ) ۔

Aparte ante : ( فلسفہ و نفسیات ) ماقبل ؛ مدت ماقبل ۔

Aparte post : ( فلسفہ و نفسیات ) مابعد ؛ مدت مابعد ۔

Apartment : (n) [ L. "appartimentum" ] (۱) کسی مکان کا ایک کمرہ ؛ حجرہ ؛ اطاق ۔ (۲) ( جمع میں ) کئی کمرے ۔

Apartness : (n) علاحدگی ؛ کنارہ ؛ کنارہ کشی ؛ گوشہ گیری ۔

Apathetic : (a) (۱) بے حس ؛ ٹھس ؛ جس پر جذبات کا اثر نہ ہو ؛ پتھر ؛ سرد مہر ۔ (۲) لا ابالی ؛ بےپروا ؛ بے اعتنا ۔

Apathetically : (adv) بے پروائی سے ؛ بے حسی سے ؛ سرد مہری سے ۔

Apathia : (n) [ See APATHY ] ( فلسفہ و نفسیات ) شانتی ؛ سکون قلب ؛ بے حسی ۔

Apathist : (n) سرد مہری کا عادی ؛ بے پروا ۔

Apathy : (n) [ Gr. "apathia" ] (۱) بے حس ؛ کٹرپن ؛ سخت دلی ؛ کٹھورپن ؛ عدم احساسات ؛ بےعلاقگی ؛ (فلسفہ و نفسیات) بے حسی ۔ (۲) مردہ دلی ؛ خشك زندگی ؛ (جس میں جذبہ کو دخل نہ ہو ) ؛ روکھی پھیکی زندگی؛ ( سماجیات ) عدم ہمدردی ۔ (۳) دماغی کاہلی ؛ مٹھاپن ؛ کند دماغی ؛ کھٹیل پن ؛ نکماپن ( دماغ کا ) ۔

Apatite : (n) [ Gr. "apate" + - ITE ] چونے کے فاسفیٹ کی ایک اساسی بلوری شے ؛ (کیمیا) اپیے ٹائیٹ ۔

Ape : (n) [ OE. "apa" ] بوزنہ ؛ بےدُما بندر ؛ ( گوریلا شمپانزی وغیرہ ) میمون ؛ (حیوانیات) بن مانس ۔ (۲) نقال ؛ مقلد ؛ نقل کرنے والا ؛ ریس کرنے والا ۔

God's ape : پیدائشی بیوقوف ؛ احمق ۔

Sea ape : ایک قسم کی مچھلی جسے سمندری لومڑی بھی کہتے ھیں ۔

To lead apes in hell : عورت کا بوڑھا ھو کر مرنا ۔

To play the ape : نقل کرنا ؛ تقلید کرنا ۔

To say an ape's paternoster : سردی سے دانت بجانا ۔

Ape : (v) نقالی کرنا ۔

Ape-hood : (n) بندر پنا ؛ بوزنہ پن ۔

Apeak : (adv & a) [ Fr. a pic ]. ( جہاز رانی ) عمودی حالت میں ' عمودی ۔

Aped : (a) جعلی ۔

Apeiron : (n) [ Gr. "apeiros" ] ( فلسفہ و نفسیات ) لاتعین ۔

Apelles : (n) سکندر اعظم کے عہد کا ایک یونانی مصور ؛ ایک ماھر مصور ۔

Apenthesis : (n) ( لسانیات ) در لفظی تبدیلی ۔

Apepi : (n) ( تاریخ ) ( مصری دیومالا ) اپوپھس ۔

Apepsy : (n) [ Gr." a+peptin"] قوت ھاضمہ کا فقدان ؛ ضعف معدہ ۔

Apercu : (n) [ Fr.] سرسری بیان یا خلاصہ ( فلسفہ و نفسیات ) بلا واسطہ ادراک ؛ لمحہ ؛ خاکہ ؛ خلاصہ ۔

Aperient : (a) [ L."a-perientem"] ملین یا مسہل ۔

Aperitif : (n) [L."aperitivus",f."aperire"] وہ الکوحلی مشروب جسے اشتہا بڑھانے کے لئے کھانا کھانے سے قبل پیتے ھیں ؛ اشتہا آور سیال ۔

Aperitive : (a) دیکھو Aperient

Aperse / Apersee : دیکھو "A"

Apert : (a) [ L."apertum","aperive"] عیاں ؛ نمایاں ؛ ظاھر ؛ واضح ۔

Apertometer : (n) [ apert (ure)+o+meter ] خورد بین کا وہ لگا ھوا آلہ جو object glass کے زاویائی فاصلہ کو ناپے ۔

Aperture : (n) [ L."apertura"] (۱) سوراخ ؛ شگاف ؛ روزن ؛ موکھا ؛ چھید ؛ (ریاضی) سوراخ ؛ روزن ؛ ( لسانیات ) شگاف ؛ سوراخ ؛ (طبیعیات) روزن ۔ (۲) وہ درز جو مناظری آلات میں روشنی کے گزرنے کیلئے ھوتی ھے ؛ فرجہ ۔

Angular aperture : ( ریاضی ) زاوئی سوراخ ' ( طبیعیات ) زاوئی روزن ۔

Circular aperture : ( ریاضی ) دائری سوراخ ؛ ( طبیعیات ) دائری روزن ۔

Numerical aperture : ( ریاضی ) عددی سوراخ ؛ ( طبیعیات ) عددی روزن ۔

Aperture angle : (n) ( طبیعیات ) کون یا زاویہ روزن ۔

Aperture of lense : ( طبیعیات ) لینسوں کا روزن ۔

Aperture of mirror : ( طبیعیات ) آئینے کا روزن ۔

Apery : (n) [ APE+RY ] (۱) نقالی ؛ بندروں کی سی حرکتیں ؛ بوزینہ خوئی ؛ میمون صفتی ؛ تقلید ۔ (۲) بندروں کی ایک جماعت یا آبادی ۔

Apetaloid : (a) [ Gr."a+petalon"+OID ] ( نباتیات ) بے پتیا کی شکل کا ۔

Apetalous : (a) [ Gr."a+petalon"+-OUS ] بے پتیا ؛ بے برگ ؛ بے گلبرگ ؛ بے پنکھڑی ۔

Apex : (n) ( Pl. apeces) [ L."apex"] (۱) سرا ؛ چوٹی ؛ نوک ؛ پھلنگ ؛ انی ؛ ( ریاضی ) اوج ۔ (۲) راس (مثلث یا مخروط کی) ؛ (حیوانیات) راس ۔ (۳) ( لسانیات ) نوک ( زبان ) ، جسے tip of the tongue کہتے ھیں ۔

Apexed : (a) نوکیلا ۔

Aph - : [ Gr."aph"] جزو ترکیبی بمعنی " الگ " دور " ۔

Aphaeresis / Apheresis : (n) [ Gr."aph=apo+aere-in"] کسی لفظ کے شروع میں کسی حرف یا ھجا کا حذف کرنا ؛ ( لسانیات ) ابتدائی مصوتی ترخیم ۔

Aphagia : (n) [ L."a+phagio"] نگلنے سے معذوری ؛ عسر البلع ۔

Aphakia : (n) [ L."a"-+Gr."phakos"(lentil)+-IA ] لا عدسیت ۔

Aphanesite : (n) [Gr."aphanes"] دیکھو Clino closite

Aphaniptera : (n) [Gr."aphanes+pteros"] (حیوانیات) کیڑوں کا ایک چھوٹا سا خاندان جس میں بجائے بازو کے ابتدائی فلس ہوتے ہیں ۔

Aphanipterous : (a) بازو کے بجائے ابتدائی فلس رکھنےوالے سے متعلق ؛ نہاں پرہ ؛ نہاں جناحہ ۔

Aphanite/-nyte : (n) [Gr."aphanes"+-ITE] ایک معدنی شے ؛ ایک جامع اور سیاہ رنگ هارن بلنڈ ( Horn blende ) چٹان ۔

Aphanitic : (a) اس معدنی شے کا یا اس سے متعلق ۔

Aphanozygous : (a) [Gr."aphanes+zygon"+ - OUS] ( علم الانسان ) جس کے جبڑے کی هڈی اوپر سے معلوم نہ ہوتی ہو ۔

Aphasia : (n) [Gr."a+phanae"] فتور نطق ؛ فتور گویائی ؛ بے زبانی ؛ سکات جو مغز پر کسی اثر کی وجہ سے پیدا ہو ؛ افازیا ۔

Auditory aphasia : فتور سماعت الفاظ ۔

Visual aphasia : (فلسفہ و نفسیات) فتور بصارت الفاظ ۔

Aphasic :-(a) فاتر النطق ۔

Aphelion : (n) ( Pl.aphelia) [Gr."aph=spo+elios] کسی سیارے یا دمدار ستارے کے مدار کا وہ نقطہ جہاں وہ آفتاب سے دور ترین ہوتا ہے ؛ اوج الشمس ۔

Apheliotropic / Aphelioytopical : (a) [Gr."aph=apo+elios+tropicos"] ( پتوں کے بارے میں کہا جاتا ہے ) جس کا رخ آفتاب سے دور ہو جائے ؛ شمس گریز ۔

Apheliotropically : (adv) شمس گریزانہ ۔

Apheliotropism : (n) شمس گریزی ۔

Aphemia : (n) [Gr."a+pheme"] قوت نطق کا فقدان ؛ بے تلفظی ۔

Aphemic : (a) فقدان نطقی یا فقدان نطقی کا ۔

Aphesis : (n) [Gr."aphienae"] لفظ کے شروع سے کسی غیرتکیہ دار هجا کا تدریجی یا بےارادی حذف ؛ سقوط اول ؛ سر سقوط ؛ لفظ کے ابتدائی حرف علت کا حذف ؛ کسی لفظ کے خفیف مصوت کا مرورایام سے جاتے رہنا یا گرجانا جیسے " اسوار " سے " سوار " ہو گیا ۔ (لسانیات) ابتدائی مصوتی حذف ۔

Apheta : (a) [Gr."aphetes"] جنم پترے میں زندگی بخشنے والا ؛ جنم پترا ؛ وہ ستارہ جو قدیم زمانہ میں انسان کی پیدائش اور حیات کا موجب سمجھا جاتا تھا ۔

Aphetic : (a) لفظ کے ابتدائی حرف علت کے حذف سے متعلق ؛ سرسقاطی ؛ ابتدائی مصوتی حذف کا ۔

Aphetical : (a) حیات بخش ۔

Aphetically : (adv) ابتدائی مصوتی حذف کے طور پر ؛ سرسقاطی کے طور پر ۔

Aphetism : (n) ابتدائی مصوتی حذف سے بنا ہوا کوئی لفظ ۔

Aphetize : (v) لفظ کے شروع سے کسی غیر تکیہ دار هجا کا حذف کرنا ۔

Aphidian : (a & n) [F."aphid-",stem of mod.L.APHIS] روکھ جوں سے متعلق ۔

Aphidiphagous / Aphidivorous : (a) روکھ جوں کھانے والا ؛ تیلی خور ۔

Aphidologist : (n) روکھ جوں کا علم رکھنے والا ۔

Aphilanthropy : (n) [Gr."aphilanthropos"] (۱)انسان بیزاری ؛ آدم بیزاری ۔ (۲) مالیخولیا کی ایک قسم جس میں مریض گوشہ نشینی یا تنہائی کو ترجیح دیتا ہے ۔

Aphis : (n) روکھ جوں ؛ ایک چھوٹا کیڑا ؛ درخت کا ایک کیڑا ؛ تیلی ۔

Aphlogistic : (a) [Gr."aphlogistos"+-IC] بے شعلہ ۔

Aphone ( Alpha phone) : ( لسانیات ) a صوت ۔

Aphoneme : ( Alpha phoneme) : ( لسانیات ) a صوتیہ ۔

Aphonia : (n) [Gr."a+phone"] آواز کا بالکل جاتے رہنا ؛ انقطاع صوت ؛ لا صوتی ۔

Aphonic : (a) [Gr."aphonos"+-IC] جو تلفظ میں نہ آئے ؛ بےصدا ؛ بے تلفظ ۔

Ahponoid (Alpha phonoid) : ( لسانیات ) a صوتیاتی ۔

Aphony : (n) [Gr."a+phone"] انقطاع صوت ' بے صدائی ؛ بے صدا ؛ لا صوتی ۔

Aphorism : (n) [ Gr."aphorismos"] (۱) مثل : جامع کلمہ ؛ حکمت ۔ (۲) کلمات قصار : کلمات موجز۔

Aphorismatic : (a) مثل سے متعلق ۔

Aphorismic : (a) مثل کی طرح کا ۔

Aphorist : (n) مثل بولنے والا ' پُر حکمت باتیں کرنے والا ۔

Aphoristic / Aphoristical : (a) ( لسانیات ) کہاوتی ۔

Aphoristically : (adv) بلیغ طور پر : پُر حکمت طور پر : بلیغانہ ۔

Aphrasia : (n) [ L."a+phrasia"] لا کلمیت ۔

Aphrite : (n) [ Gr."aphros"+-ITE ] چونے یا کیلسانیٹ کا کاربونیٹ ۔

Aphrizite : (n) [ Gr."aphrizin"+ITE ] ناروے میں پایا جانے والا ایک سیاہ ترین ملین ( Tourmaline ) ۔

Aphrodisiac : (a & n) [ Gr."aphrodisiacos"] مبہی دوا : قوت باہ سے متعلق : مقوی باہ : شہوت انگیز ۔

Aphrodisian : (a) [ Gr."aphrodisios"+-AN] زہرہ سے متعلق : پر شہوت محبت کرنے والا ۔

Aphrodite : (n) [ Gr."afrodite"] (۱) زہرہ کا یونانی نام ۔ (۲) ( حیوانیات ) سمندری کیڑوں کی ایک قسم جس کے شعاع انداز ( چمکیلے رنگوں کے ) کانٹےھوتے ھیں ۔ اسے سمندری چوھا بھی کہتے ھیں ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) انے فرو ڈائیٹ ( یونانی دیو مالا ) ۔

Aphrodite : (n) [ Gr."afrodite"] ایک دودھیا سفید غیر شفاف نرم معدنی شے ۔

Aphrosidrite : (n) [ Gr."aphros+sideros"+ITE ] ایک نرم اور گہرے رنگ کی معدنی شئے جس میں لوھا ھوتا ھے ۔

Aphtha : (n) [ Gr."aphtha"] ( طب ) برفک : بچوں کی ایک بیماری ۔

Aphthae : (n) دانہ برفک : وہ چھوٹے چھوٹے سفید دھبے جو منہ میں اور زبان پر ھوتے ھیں اور اس بیماری کی علامت ھیں ۔

Aphthitalite : (n) [ Gr."aphtitos+lithos"] پوٹاش کا اساسی سلفیٹ جو لاوا (کوہ آتش فشاں) پر ملتا ھے ۔ اسکو ویسووین نمک بھی کہتے ھیں ۔

Aphthong : (n) [ Gr."aphthongu"] لفظ کا وہ حرف جس کی آواز تلفظ میں پیدا نہ ھو ۔

Aphthonite : (n) [ Gr."aphthonos"+ITE ] ایک فولادی بھورے رنگ کی معدنی شے ۔

Aphthous : (a) برفک کی طرح کا ' برفک کی خاصیت کا ۔

Aphyllous : (a) [ L."aphllus"+ - ous ] بے برگ ۔

Apiaceous : (a) [ mod.L."apiace",f."apium"] چھتر دار درخت ۔

Apian : (a) [ L."apianus"] شہد کی مکھی کا یا اس سے متعلق ' زنبور سے متعلق ۔

Apiarian : (a) شہد کی مکھیاں رکھنے اور پالنے سے متعلق نحلی ۔

Apiarist : (n) زنبور پرور ؛ شہد کی مکھی پالنے والا ؛ نحلی پرور ' زنبورچی ' نحلچی ۔

Apiary : (n) [ L."apiarium",f."apis"] وہ جگہ جہاں شہد کی مکھیاں پالی جاتی ھیں ' چھتا ؛ مصنوعی مہال ۔

Apical : (a) [ F."apicem"+ -AL ] راس ( چوٹی ) سے متعلق ؛ نوک سے متعلق ؛ ( لسانیات ) نوک زبانی ؛ راسی ؛ برنوکی ۔ (۲) سرے کا ؛ نوک کا ' چوٹی پر کا ۔

Apical articulation : (n) ( لسانیات ) نوک زبانی تلفظ ۔

Apical contact : (n) ( لسانیات ) نوک زبانی ربط ۔

Apically : (adv) چوٹی کے طور پر : بالراس ۔

Apician : (a) [F."Apicius",a Roman epicure+-An ] پر تکلف غذا سے متعلق ۔

Apicifixed : (a) [ L."apicifix-us" + - ED ] چوٹی پر لگایا ھوا ؛ جمایا ھوا ۔

Apicilar / Apicillary : (a) چوٹی کی شکل کا ؛ نوک کی شکل کا ؛ دیکھو Apicular

Apick a back / Apickaback : بردوش ؛ بدوش ؛ بر پشت ؛ پیٹھ پر ( مثل گٹھری کے آدمی یا کوئی چیز ) ۔

Apicular : (a) [ mod.L."apiculus"] چھوٹی نوک کا یا اس سے متعلق ۔

Apiculate : (a) [ mod.L."apiculatus",f."apiculus"] جس میں باریک نوک ہو ؛ راس دار ؛ نوکیلا ۔

Apiculate : (a) باریک نوک کے ساتھ ۔

Apiculture : (n) [ L."apis+culture"] زنبور پروری ؛ نحل داری ؛ شہد کی مکھیاں پالنا ۔

Apiculus : (n) [ mod.L.dim.of APEX ] ایک باریک نوک یاسرا ۔

Apiece : (adv) فرداً فرداً ؛ ایک ایک کر کے ؛ فی شے ؛ ہر ایک ۔

Apinch : (adv) چیونٹی کاٹنے کی طرح سے ؛ چیونٹی کاٹنے کی غرض سے ۔

Apiocrinite : (n) [ Gr."apion+crinon"] علم معدومیات کی ایک اصطلاح ۔

Apiol : (n) [ L." apium"] کافور جعفری جو Parsley کے بیجوں کو تقطیر کرنے سے ملتا ہے ۔

Apis : (n) [ L.] (تاریخ و سیاسیات) اے پس ؛ زنبور زرد کی ایک قسم جس سے شہد کی مکھی بھی ملتی جلتی ہوتی ہے ۔

Apish : (a) (۱) بندر سا ؛ بوزنہ سا ؛ بندر کی طرح کا ( صورت اور سیرت میں ) ۔ (۲) بوزنہ خو ؛ بوزنہ صفت ( طور طریقوں میں ) ۔ (۳) بیوقوف ؛ گاؤدی ؛ احمقانہ نقالی ۔

Apishly : (adv) بندرکی طرح سے ؛ بندروں کے طریقہ سے ۔

Apishness : (n) بوزنہ پن ؛ بندر پنا ؛ بوزنہ خوئی ۔

Apism : (n) نقالی ۔

Apjohnite : (n) [ f.Apjohn,its first analyser ] ایک معدنی شے ؛ مینگنیز کی پھنکری ۔

Aplacental : (a) [ A prep+PLACENTAL ] بے مشیمہ ۔

Aplanatic : (a) [ Gr."aplanetos"+-IC ] انحراف سے مبرا ۔

Aplanatism : (n) انحراف سے مبراً ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Aplasia : (n) [ L."a+plasia"] ( کسی عضو کا ) ناقص اور غیر کافی رشد ؛ فطرتی ذبول ۔

Aplastic : (a) [ Gr."aplastos"+-IC ] نامیاتی ساخت کی بے قاعدگی یا غیر موجودگی والا ۔

Aplomb : (n) [ Fr."a plomb"] (۱) حالت عمودی ؛ عمودیت ؛ عمودی ہونا ؛ سیدھا کھڑا ہونا ۔ (۲) خود اعتمادی ؛ ضبط نفس ؛ اپنے اوپر قابو ۔

Aplotomy : (n) [ Gr."aplos+-tone"] معمولی نشتر ۔

Apnoea : (n) [ Gr."apnoea"] حبس دم ؛ سانس روکنا ۔

Apo - : جزو ترکیبی بمعنی "علاحدہ" "دور" " الگ" "منفصل" ۔

Apocalypse : (n) [ Gr." apocalyptin"] (۱) الہام ؛ مکاشفہ ؛ القا ( خاص کر وہ جو یوحنا کے جزیرہ پتموس میں ہوا تھا) ۔ (۲) آسمانی کتاب یا صحیفہ ( جس میں یوحنا کے القا کا تذکرہ ہے ) ۔

Apocalyptic : (a) [ Gr."apocalypticos"] الہامی ؛ مکاشفاتی ؛ کشفی ۔

Apocalyptically : (adv) بطور الہام ؛ بطور مکاشفہ ؛ الہامانہ ۔

Apocalyptist : (n) الہام کا لکھنے والا ؛ مکاشفہ نویس ۔

Apocarpous : (a) [ Gr."apo+carpos"] جداگانہ بفچہ گل رکھنے والا ۔

Apocatastasis : (n) [ Gr."apocathistanae"] (۱) احیاء ؛ تجدید ؛ پھر سے برقرار رکھنا ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) نجات کلی ۔ (۲) حالت سابقہ پرعود کرنا ۔ (۳) اسی ظاہری مقام پر رجعت کرنا ۔

Apocathartic : (n) [ Gr."apocatharticos"] مسہل ؛ جلاب ۔

Apocopate : (a) [ mod.L."apocopatus"] مرخّم ؛ کسی لفظ کے آخر سے کوئی آواز یا حرف حذف کیا ہوا ۔

Apocopate : (v) [ See prec.] ترخیم ؛ کسی لفظ کے آخر کا جزو حذف کرنا ۔

Apocopation : (n) ترخیم ۔

Apocope : (n) [ Gr."apocope"] ترخیم ؛ حذف از آخر ؛ ( لسانیات ) آخری مصوتی حذف ۔

Apocopic : (a) ترخیم سے متعلق ۔

**Apocrisiry : (n) [ Gr."apocrisis"]** پوپ کا سفیر : وہ شخص جو جواب لینے اور دینے کے لئے مقرر کیا جائے : (تاریخ و سیاسیات) پاپائی افسر -

**Apocrustic : (a) [ Gr."apocryphos"]** داروئے قبض کشا : قبض کشا دوا -

**Apocrypha : (n) [ Gr."apocryphos"]** اسفار محرفہ : عہد نامہ٘ قدیم کی کتابیں جو ابتداً عربی زبان میں نہیں لکھی گئی تھیں اور یہودی انہیں معتبر نہیں سمجھتے تھے اور وہ عہد اصلاح میں کتب مذہبی کی فہرست سے نکال دی گئی تھیں : کتابہائے جعلی یا مشکوک -

**Apocryphal : (a) [ Gr."as prec.+ - AL ]** (۱) جعلی : مشکوک : بے اعتباری : نقلی : جھوٹی : وضعی - (۲) عہد نامہ٘ قدیم کے محرف کے حصے کے متعلق - (۳) غیر موثق : غیرمعتبر : غیر مستند - (٤) حرامی : نو دولتیا -

**Apocryphalist : (n)** انجیل میں جعلی کتابوں کو شامل کرنے کا حامی -

**Apocynaceous : (n) [ Gr."apocynon"]** ( نباتیات ) ایک قسم کا پودا جو کتوں کے لئے زہر کا کام کرتا ھے -

**Apod : (a & n) [ Gr." apod" ]** بے پیرا : وہ پرند ، کیڑا یا مچھلی جس کے پاؤں یا پیٹ کا پر نہ ہو یا پوری طرح نکلا نہ ہو -

**Apodal : (a)** بے پیرا جانوروں سے متعلق : بے پیرا -

**Apodemal : (a)** Apodeme سے متعلق -

**Apodeme : (n)[ Gr."apo+demas"]** ( حیوانیات ) علم الحیوانات کی ایک اصطلاح -

**Apodiabolosis : (n) [ Gr."apo+diabolos"]** شیطانی حرکت کی طرح قرار دینا یا شیطانی حرکت کی طرح بنا دینا -

**Apodictic / -deictic : (a) [ Gr."apodicticos"]** (۱) صریحی : بدیہی - (۲) مسلّم : بے چون و چرا : پایہ٘ ثبوت کو پہونچا ہوا : وجوبیہ -

**Apodictically / Apodeictically : (adv)** صریحاً : بدیہی طور پر : بداھتاً -

**Apodosis : (n) [ Gr."apodidonae"]** (۱) جملہ کا آخری فقرہ / کلمہ - (۲) جملہ شرطیہ کی جزا : ( لسانیات ) جزائیہ فقرہ -

**Apodous : (a) [ Gr."apod-" + -OUS ]** بے پا : بے پیرا -

**Apodyterium : (n) [ Gr."apodyterion "]** لباس تبدیل کرنے کا کمرہ : حمام کا وہ کمرہ جہاں لباس اتار کر رکھا جاتا ھے -

**Apogaeic / -gaic : (a) [ Gr."apogacos"]** اوجی : مدار قمر کے اوج سے متعلق -

**Apogeal : (a)** اوجی -

**Apogean : (a)** دیکھو Apogaeic

**Apogee : (n) [ Gr."apogaeon"]** (۱) اوج مدار قمر : قمر یا کسی اور سیارے کے مدار کا وہ مقام جو زمین سے سب سے زیادہ دور ہو - (۲) اوج - (۳) زمین کا سورج سے بعید ترین فاصلہ جب کہ زمین نقطہ الذنب پر ہو - (٤) ( مجازاً ) بلند ترین مقام : منتہا : بُعد انتہائی -

**Apogeotropic : (a) [ Gr."apo+geo-(ge)+tropicos"]** ( نباتیات ) زمین کیطرف سے رخ بدل کر : زمین گریزی -

**Apogeotropically : (adv)** زمین گریزی سے : زمین گریزانہ طور پر -

**Apogeotropism : (n)** زمین گریزی : پتوں وغیرہ کا زمین سے الگ ہو کر رھنے کا رجحان یا میلان -

**Apograph : (n) [ mod.L."apographon"]** ٹھیک ٹھیک نقل : ھو بہو نقل -

**Apojove : (n) [ mod.L."apojovium"]** ( فلکیات ) مشتری کےایک قمر کے مدارکا وہ نقطہ جہاں وہ مشتری سے دور ترین رھتا ھے -

**Apolar : (a) [ A prep. + POLAR ]** (نباتیات) جس میں بیضاوی عضو کے محور کے سرے نہ ہوں جیسا کہ بعض اعصابی خلیوں میں ہوتا ھے -

**Apolaustic : (a) [ Gr."apolausticos"]** نفس پرست : بے حد مشغول عیش پرست : خواھش پرور -

**Apollinarian : (a) [ L."Apollinaris"of Apollo ]** اپولو کے لئے مقدس یا اپولو کے اعزاز میں : لاؤ ڈیسیا کے اپولی نارس کے متعلق جو چوتھی صدی عیسوی میں تھا اور جو حضرت عیسیٰ کی تجسیم ( الوھیت ) کا منکر تھا : اپولی نارس کا پیرو -

**Arabesqued : (a)** بیل بوٹے دار : طغرہ دار ۔

**Arabesquely : (adv)** عربوں کی طرز پر : طغرہ کے طور پر ۔

**Arabia :** (۱) عرب ۔ (۲) مسالہ ۔

**Arabian : (a) [ Fr."arabesque+-AN ]** عربی ۔

**Arabian bird : (n)** عنقاء ۔

**Arabian nights : (n)** الف لیلی ؛ کتاب الف لیلی ۔

**Arabic : (a) [ L."Arabicus"]** عربی ؛ عربی زبان ۔

**Gum arabic :** عربی گوند ( جو ببول کی بعض قسموں سے رستا ھے ) ؛ صمغ عربی ۔

**Arabic numerals : (n)** عربی اعداد ؛ ھندسے ۔

**Arabical : (a)** عرب کا ؛ عربی ۔

**Arabicism : (n)** عربیت یا عربی محاورے ۔

**Arabicize : (v)** معرب کرنا ؛ عربی بنانا ۔

**Arabin : (n)** عربی گوند ( صمغ عربی ) کا قابل تحلیل بنیادی عنصر ۔

**Arabinic : (a)** Arabin کا یا اس سے متعلق ۔

**Arabinose : (n)** Arabin سے نکالا ھوا شکر ۔

**Arabinosic : (a)** Arabinose کا یا اس سے متعلق ۔

**Arabis : (n) [ L."arabis"]** صلیب نما پتیوں / پھولوں والے پودوں کی ایک جنس جو ریتیلی اور پتھریلی زمین میں ھوتی ھے ؛ پہاڑی لوبیا ۔

**Arabism : (n)** (۱) عربیت ۔ (۲) عربی رسوم و آداب و خیالات وغیرہ میں دلچسپی یا انہماک ۔

**Arabist : (n)** (۱) عربی داں ؛ عربی خواں ؛ عربی زبان کا محقق ؛ عرب شناس ؛ مستعرب ۔ (۲) طب عربی کا ماننے والا یا طالب علم ۔

**Arable : (a) [ L."arabilis".f."arare"]** ( اراضی ) قابل کاشت ؛ قابل زراعت ؛ زرعی ؛ زراعتی ؛ کاشتی ۔

**Araceous : (n) [ Gr."aron"+-ACEOUS ]** ایک قسم کا پودا ۔

**Arachidic : (a)** مونگ پھلی کا ، جیسے Arachidic acid

**Arachis : (n) [ Gr."arachos"or"arachis"]** چینا بادام ؛ مونگ پھلی ۔

**Arachnid : (n) [ Gr."arachyn"]** حیوانیات میں اس خاندان کا نام جس کے آٹھ پاؤں ھوتے ھیں مگر سونڈ اور پر نہیں ھوتے ؛ مکڑی ، بچھو وغیرہ اس میں شامل ھیں ؛ عنکبیہ ۔

**Arachnidan : (a)** عنکبوتی ۔

**Arachnidean/-ian : (a)** عنکبوتی ۔

**Arachnidium : (n)** وہ دستگاہ جس سے عنکبوت اپنے تار بناتا ھے ؛ عنکبی اعضا ؛ جالا ساز اعضا ۔

**Arachnidous : (a)** عنکبوت صفت ۔

**Arachnoid : (a &n) [ Gr."arachno-ides"]** (۱) ( نباتیات ) رونئیں دار ، ریشہ دار ۔ (۲) وہ جالا یاجھلی جو duramater ( اُم جافیہ ) کے نیچے ھوتی ھے اور جس میں دماغ اور نخاع ملفوف ھوتا ھے ؛ جھلی ( دماغ کی ) ؛ غشاء عنکبوتی ۔

**Arachnoidal : (a)** رونئیں دار پودے سے متعلق ۔

**Arachnological : (a)** عنکبوت شناسی کا ۔

**Arachnologist : (n)** عنکبوت شناس ۔

**Arachnology : (n) [ Gr."arachne"+(O)LOGY ]** عنکبوت شناسی ؛ عنکبیات ۔

**Arad : (n) [ AR-UM+ - AD ]** ایک قسم کا پودا ۔

**Araeometer / -areo- : (n) [ Gr."araeos+metron"]** رقیق کا ثقل نوعی ناپنے کا ایک آلہ ؛ ھائیڈ رو میٹر ؛ آب سنج ۔

**Araeometric / -cal : (a)** آب سنجی سے متعلق ۔

**Araeometry : (n) [ Gr."araeos+metria"]** آب سنجی ؛ سیال مادوں کا ثقل نوعی دریافت کرنے کا علم و فن ۔

**Araeostyle : (n) [ Gr."araeos+stylos"]** ستونوں کے درمیان ستون کے قطر کا چوگنا یا زیادہ فاصلہ رکھنے والی عمارت ؛ ستون دار عمارت ۔

Araeosystle : (n) [ Gr."araeos+systylos"] وہ طرز تعمیر جس میں ستونوں کے بیچ نوبت بہ نوبت بہت چوڑے یا بہت تنگ فاصلے ھوں ۔

Aragonite / Arrogonite : (n) [ f.Aragon.or Arragon in Spain ] چونا کا ایک کاربونیٹ ۔

Aragonspath : (n) دیکھو Aragonite

Aragon spar : (n) دیکھو Aragonite

Araguato : (n) [ Fr."araguate"] رونے والا بندر ؛ بھونکنے والا بندر ۔

Araignee : (n) [ Fr.] فوجیوں کی وہ بارودی سرنگیں جن میں شاخ دار گیلریاں ھوتی ھیں ۔

Arake : (a) جھکا ھوا کج ؛ مائل بہ کجی ۔

Aralu : (n) ( تاریخ ) چاہ بابل ؛ آرالو ۔

Aramaean : (a&n) [ Gr."Aramaeos"] ( زبان ) آرامی ؛ شامی ؛ شامی زبانوں کی شمالی شاخ جس میں سیریانی یا کلدانی داخل ھوں ۔

Aramaic : (a) آرامی ۔

Aramaism : (n) آرامی محاورہ یا خصوصیت ۔

Arana : (n) [ L."aranea"] دو پہیوں کی میکسیکی گاڑی ۔

Araneidan : (a) [ mod.L."Araneida"] عنکبوت یا اس سے متعلق ؛ مکڑیلا ؛ مکڑیلا جنس کا ۔

Araneiform : (a) عنکبوت کی شکل کا ۔

Araneologist : (n) عنکبوت شناس ۔

Araneose : (n) [ L."araneosus".f."aranea"] دیکھو Arachnoid

Arango : (n) عقیق کا مالا پہلے جو بمبئی سے برآمد کیا جاتا تھا اور پھر وھاں سے اسے افریقہ دوبارہ برآمد کر دیا جاتا تھا ۔

Araphorostic / Araphostic : (a) بغیر سلا ھوا ؛ بے غیر بخیے کا ۔

Araucaria : (n) [ Arauco,name of a province of Chilli ] چلّی ( جنوبی امریکہ ) کے صوبہ اراکو کا صنوبر کی قسم کا درخت ؛ اراکوئی صنوبر ۔

Araucarian : (a) اراکوئی صنوبر کا ۔

Arbalest / Arbalist / Arblast : (n) (۱) کل کمان ؛ کل دار کمان ؛ وہ کمان جس کا چلہ ایک کل سے کھینچا اور چھوڑا جاتا ھے ؛ منجنیق ۔ (۲) ستاروں کی دوری ناپنے کا آلہ جس سے ستاروں کا ارتفاع ناپا جاتا ھے ۔

Arbalestry : (n) منجنیق سے تیر چلانے یا پتھر وغیرہ پھینکنے کا عمل ۔

Arbiter : (n) [ L."ad-+betere","bitere"] (۱) منصف ؛ جج ؛ فیصلہ کرنے والا ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) ثالث ۔ (۲) حکم ؛ ثالث ؛ پنچ ۔ (۳) مختار کل ؛ سیاہ و سفید کا مالک ۔

Arbitrage : (n) [ Fr."arbitrer"] ھنڈی کا کاروبار ؛ ھنڈی کا بیوپار ۔

Circuitous arbitrage : ( تجارت ) چکر دار اربی تریج ۔

Compound arbitrage : ( تجارت ) مخلوط تجارت ۔

Securities arbitrage : ( تجارت ) سیکورٹی اربی تریج ۔

Simple arbitrage : ( تجارت ) سادہ اربی تریج ۔

Arbitrage in bullion : ( تجارت ) صولجان میں آربی تریج ۔

Arbitrage operation : (n) ( تجارت و معاشیات ) آربی تریج عمل ۔

Arbitrage securities : (n) ( تجارت ) سیکورٹی آربی تریج ۔

Arbitragist : (n) ھنڈی کا کام کرنے والا ۔

Arbitral : (a) [ L."arbitralis"] ثالثانہ ؛ پنچایتی ؛ ثالثی کے متعلق ؛ خواھش کی تعمیلی شرط پر ۔

Arbitral award : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) فیصلہ ثالثی ۔

Arbitrament / -ement : (n) [ OF."arbitrement"] (۱) ثالثی فیصلہ ؛ پنچایتی فیصلہ ؛ بذریعہ ثالث کسی کارروائی کا فیصلہ ۔ (۲) ناطق فیصلہ ؛ حکم محکم ؛ حکم آخر ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) ثالثی ۔

Arbitrarily : (adv) بے اصولی کے ساتھ ؛ بے قاعدگی سے ؛ بے باکانہ ؛ مستبدانہ طور پر ۔

Arbitrarily chosen : (a) ( ریاضی ) اختیاری چیدہ ۔

Arbitrariness : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) من مانی ؛ بے اصولی ؛ استبدادیت ؛ مطلق العنانی ۔

Arbitrary : (a) [ L."arbitrarius".f."arbiter"] (۱) بے قاعدہ ؛ من مانا ؛ بے اصولی ۔ (۲) بے روک ٹوک ؛ بے باکانہ ؛ بے دھڑک ؛ ظالمانہ ؛ خود مختارانہ ؛ مستبدانہ ؛ ( لسانیات ) خود اختیاری ؛ ( تجارت ) خود مختارانہ ؛ من مانی ؛ (طبیعیات) من مانی ؛ (ریاضی) اختیاری ۔

Arbitrary connection : (n) ( لسانیات ) خود اختیاری تعلق ۔

Arbitrary constant : (n) ( طبیعیات ) من مانی کونس ٹنٹ ؛ ( ریاضی ) اختیاری مستقل ۔

Arbitrary function : (n) ( طبیعیات ) من مانی فنکشن ؛ ( ریاضی ) اختیاری تفاعل ۔

Arbitrary number : (n) ( ریاضی ) اختیاری عدد ۔

Arbitrary origin : (n) ( طبیعیات ) من مانی ابتدا ؛ ( ریاضی ) اختیاری مبدا ۔

Arbitrary parameter : (n) ( طبیعیات ) من مانی پیرا میٹر ؛ ( ریاضی ) اختیاری پیرا میٹر ۔

Arbitrary point : (n) ( طبیعیات ) من مانی نقطہ ؛ ( ریاضی ) اختیاری نقطہ ۔

Arbitrary prorate : (n) ( تجارت ) خود مختارانہ تناسب ؛ من مانا تناسب ۔

Arbitrary symbol : (n) ( لسانیات ) خود اختیاری علامت ۔

Arbitrary unit : (n) ( طبیعیات ) من مانی اکائی؛ ( ریاضی ) اختیاری یونٹ ۔

Arbitrate : (v) [ L."arbitrat-","arbitarari"] حکم ماننا ؛ ثالث بنانا ؛ ثالثی سے فیصلہ کرنا ؛ جج بن کر فیصلہ کرنا ۔

Arbitrated : (a) ثالثی سے طے کیا ہوا ۔

Arbitrated exchange rate : ( تجارت ) ثالثی شرح مبادلہ ۔

Arbitration : (n) [ L."arbitrationem"] بنچایتی فیصلہ ؛ وہ فیصلہ جو بذریعہ حکم کیا جائے ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) ثالثی ؛ ( سماجیات ) ثالثی فیصلہ ۔

Commercial arbitration : ( سماجیات ) تجارتی ثالثی فیصلہ ۔

Compulsory arbitration : ( سماجیات ) لازمی ثالثی فیصلہ ۔

Industrial arbitration : ( سماجیات ) صنعتی ثالثی فیصلہ ۔

International arbitration : ( سماجیات ) بین الاقوامی ثالثی فیصلہ ۔

Voluntary arbitration : ( سماجیات ) رضا کارانہ ثالثی فیصلہ ۔

Arbitration of Exchange : ( تجارت ) ثالثی شرح تبادلہ ؛ تعین شرح تبادلہ ؛ دو رائج زروں کے بالواسطہ مبادلے کی شرح مقرر کرنا ۔

Arbitration tribunal : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) ثالثی ٹریبونل ؛ ثالثی عدالت ۔

Arbitrator : (n) [ L."arbitratorem"] ثالث ؛ حکم ؛ پنچ ؛ بچولیا ؛ (تاریخ ، سیاسیات ، سماجیات و انتظامیہ) ثالث ۔

Arbitratorship : (n) ثالث یا حکم کا ہونا ؛ پنچ ہونا ۔

Arbitress : (n) (۱) ثالثہ ؛ پنچ ؛ حاکم عورت ؛ بیچ بچاؤ کرنے والی ۔ (۲) مختار کل ؛ سیاہ و سفید کی مالک ۔

Arbor : (n) [ F."arber", L."arbor"] (۱) مشین کا ٹیکہ ؛ کل ٹیک سہارا ۔ (۲) دھرا ؛ دھری ؛ محور ۔

Arbor : (n) درخت کے معنی ہوتا ہے اور نباتیات اور کیمیا میں اس سے کئی نام بنتے ہیں جیسے Arbor judae= درخت ارغوان ؛ ( کیمیا ) Arbor bianae= شجر نما شکل جو پارہ کو چاندی کے نائٹریٹ کے محلول میں ڈالنے سے بنتی ہے ؛ سایہ دار گھاس کا قطعہ ۔

Arbor-Day : (n) درخت کاری کا دن ۔ بن مہتسو ؛ یوم شجر کاری ۔

Arbor vitae : (n) [ L.] (۱) سدا بہار جھاڑی ؛ شجریات ۔ (۲) ( طبیعیات ) مغز کے طولی تراش کی درخت نما شکل ۔

Arboraceous : (a) (۱) شجرنما ؛ شجر کا سا ؛ شجر کی طرح ؛ روکھ سا ۔ (۲) جس میں درخت اگے ہوئے ہوں ؛ شجردار ؛ درختوں والا ۔

Arboreal : (a) [ L."arboreus"+-AL ] درخت کا ؛ شجر کا ؛ شجر سے متعلق ؛ شجری ؛ روکھ باسی ۔

Arboreal theory : (n) ( تاریخ ) نظریہٗ اشجار ۔

Arboreous : (a) (۱) شجر دار ۔ (۲) شجری ؛ درخت کے متعلق ۔ (۲) درخت سا ؛ شجر نما ؛ شجر سا ؛ درخت کی طرح ( شکل و نمو کے اعتبار سے ) ۔

Arborescence : (n) شکل شجری ۔

Arborescent : (a) [ L."arborescentem"] (۱) شجر نما ؛ شجر صفت ؛ شجر سا ؛ درخت کی طرح ( شکل و نمو کے اعتبار سے ) ۔ (۲) (تعمیر) شاخ دار ؛ شاخ سا ۔

Arborescently : (adv) درختوں کی طرح سے ؛ شاخ دار طرز سے متعلق ۔

Arboretum : (n) [ L.] باغ فلاحتی ؛ درختستان علمی ۔

Arboriculture : (a) شجریاتی ؛ پیڑ لگانے کے متعلق ۔

Arboriculture : (n) [ L."arbor+cultura"] علم الاشجار ؛ شجریات ؛ درخت اور جھاڑیوں کی کاشت ؛ درخت لگانے کا فن ؛ درخت کاری ؛ شجر کاری ۔

Arboriculture Officer : (n) ( انتظامیہ ) افسر شجریات ۔

Arboriculturist : (n) ( انتظامیہ ) ماہر شجریات ؛ ماہر علم الاشجار ؛ درخت لگانے کے فن کا ماہر ۔

Arborist : (n) [ Fr."arboriste"] (۱) درخت شناس ؛ جڑی بوٹیوں کا ماہر ؛ شجر کار ۔ (۲) درخت لگانے کے فن کا طالب علم ۔

Arborization : (n) (۱) ( معدنیات و کیمیا ) شجر نما قلمیں ؛ وہ درخت کی سی شکل جو قلموں کے اجتماع سے پیدا ہو جاتی ہے ۔ (۲) ( تشریح ) شعری نسوں کی شجری اشکار ؛ تشجیر جال ؛ نسا جال یعنی وہ درخت کی سی شکلیں جو اندرونی یا بیرونی طور پر شعری نسوں کے پھولنے کی وجہ سے پیدا ہو جاتی ہیں ۔

Arborize : (v) [ L."arbor"] درخت سا بنانا ۔

Arborized : (a) درخت سا بنا ہوا ۔

Arborous : (a) شجر دار ؛ شجر کا ؛ شجر سے متعلق ۔

Arbour : (n) [ ME."(h)erber",L."berbarium"] منڈوا ؛ کنج ( جو درختوں اور بیلوں کے سایہ سے بن جاتا ہے ) ؛ شجر پوشہ ۔

Arboured : (a) شجر پوش (کاشانہ) ؛ درخت سے ڈھکا ہوا ۔

Arbuscle : (n) [ L."arbuscula"] (۱) ایک بونا درخت ؛ درخت نما جھاڑی ؛ شجرک ؛ پودا ۔ (۲) پتوں کے روئیں دار جھالر کا گچھا ۔

Arbuscular : (a) گچھے دار ۔

Arbutus : (n) [ L.] سدا بہار درختوں کی ایک جنس جس میں Strawberry بھی شامل ہے ؛ توت فرنگی ۔

Arc : (n) [ L."arcum (arcus)"] (۱) قوس ؛ دائرے یا کسی اور خط منحنی کے محیط کا ٹکڑا ؛ (ریاضی) قوس ۔ (۲) وہ حصہ جو دو متوازی خطوط منحنی کے درمیان ہو ؛ قوس ۔ (۳) (برقیات ) قوس ؛ (طبیعیات) کمان ؛ آرک ؛ قوس ۔ (٤) وہ قوس جس پر آفتاب، ماہتاب وغیرہ طلوع سے غروب تک متحرک رہتے ہیں ۔

Diurnal arc : قوس نہار ؛ قوس روز ؛ قوس آفتاب ۔

Nocturnal arc : قوس شب ؛ قوس لیل ؛ قوس ماہتاب ۔

Arc bounding : (n) ( طبیعیات ) پابند آرک ۔

Arc carbon : (n) ( طبیعیات و کیمیا ) آرک کاربن ؛ قوس کاربن ۔

Arc conjugate : (n) ( طبیعیات ) آرک متحدہ ۔

Arc lamp : (n) ( طبیعیات ) آرک لیمپ ؛ قوس لیمپ ۔

Arc light : (n) قوس روشنی ۔

Arc major : (n) (طبیعیات) آرک اکبر ؛ (ریاضی) قوس اکبر ۔

Arc mercury : (n) قوس سیمابی ۔

Arc minor : (n) ( طبیعیات ) آرک اصغر ؛ ( ریاضی ) قوس اصغر ۔

**Arc sine distribution :** ( شماریات ) قوسی سائن بٹاؤ ؛ قوسی سائن تقسیم ۔

**Arc spectrum : (n)** ( طبیعیات ) آرک اسپیکڑم ؛ ( کیمیا ) قوس لطیف ۔

**Arc stream : (n)** قوسی دھارا ۔

**Arcade : (n) [ L."arcata",f."arcus"]** (۱) چھتہ ؛ وہ رستہ جس پر محراب بنی ہو ؛ گذر گاہ طاقت دار ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) چھتہ ۔ (۲) چھت دار راستہ ؛ مسقف راستہ ؛ خاص کر وہ جس کے ایک یا دونوں طرف دکانیں ہوں ۔ (۳) ( تعمیر ) ہم سطح محرابوں کا سلسلہ ؛ چھتہ ؛ محرابستان ؛ (تشریح) محرابی ہڈی ۔

**Arcade : (v)** چھت دار راستہ بنانا ؛ مسقف راستہ بنانا ؛ محراب بنانا ۔

**Arcaded : (a)** چھتہ دار ؛ محرابوں والا ۔

**Arcades ambo :** ( فقرہ ) دونوں بدمعاش ۔

**Arcadian : (a & n) [ L."arcadius"]** آرکادی ؛ دیہاتی ؛ کامل دیہاتی ( قدیم یونان کے علاقے آرکادیا کا جہاں کےلوگوں کا سادہ تمدن مشہورتھا) ؛ مثالی طور پر قصباتی/دھقانی/دیہاتی ۔

**Arcadian : (a)** محراب / چھتہ دار راستہ کا یا اس سے متعلق یا بنایا ہوا ۔

**Arcadianism : (n)** شبانی معصومیت / سادگی ۔

**Arcadianly : (adv)** دیہاتی طور طریقے سے ؛ دیہاتی سادہ لوحی سے ۔

**Arcading : (n)** آرائشی چھت ؛ نقش و نگار والی سلسلہ وار محرابیں ۔

**Arcady : (n) [ L."arcadia"]** دیکھو Arcadian ؛ دھقانی فردوس ۔

**Arcanal : (a) [ L."arcanus"]** پوشیدہ ؛ خفیہ ؛ مخفی ؛ بھید ؛ راز ۔

**Arcane : (a)** اکسیری ؛ کیمیا گری کا راز یا اس سے متعلق ؛ پر اسرار ۔

**Arcanum : (n) [ L.]** (۱) کوئی پوشیدہ چیز ؛ گہرا راز ؛ اسرار ؛ بھید ۔ (۲) ( کیمیا گری ) قدرت کا ایک بڑا راز ؛ اکسیر ؛ کیمیا ؛ راز ؛ ایک معجزہ اثر دوا ؛ راز کیمیا گر ۔

**Arch : (n) [ L."arca"]** محراب ؛ کمان ؛ قوس ؛ طاق ؛ (تاریخ و سیاسیات ) محراب ۔ (۲) خم دار در ۔ (۳) قالب دار چھت ۔ (٤) آسمان ۔

**Court of Arches :** Canterbury کے صوبہ کی کلیسائی عدالت اپیل چوں کہ اس کے مینار کا بوجھ محرابوں پر تھا ۔

**Arch : (v) [ OFr."archer"]** (۱) محراب بنانا ؛ کمان بنانا ۔ (۲) چھانا ؛ محراب باندھنا ؛ محراب کاقالب باندھنا ؛ ڈاٹ لگانا ۔

**Arch : (a)** چھٹا ہوا ؛ پرلے درجے کا ؛ پرلے سرے کا ( عیار چالاک، مکار، شوخ، چنچل، شریر، بد معاش ) ۔

**Arch-bishop : (n) [ OE."heah-biscop"]** اسقف اعظم ؛ صدر اسقف ' لاٹ پادری ' ( تاریخ و سیاسیات ) آرچ بشپ ۔

**Arch-brick : (n)** وہ گاؤ دم اینٹ یا پتھر جو محراب کی تعمیر میں استعمال کیا جاتا ھے ۔

**Arch-buttress : (n)** محراب دار پشتہ ۔

**Arch-chamberlain : (n)** حاجب خاص ؛ حاجب باشی ۔

**Arch-chanter : (n)** مناجات خانوں کا ھادی / رھنما ' پیش آھنگ ۔

**Arch-enemy : (n)** (۱) خاص دشمن ؛ بڑا دشمن ۔ (۲) شیطان ؛ ابلیس ۔

**Arch-fiend : (n)** شیطان ' ابلیس ۔

**Arch-flamen : (n) [ med.L."archiflamen"=archiepiscopus ]** اسقف اعظم ۔

**Arch-foe : (n)** شیطان ؛ ابلیس ۔

**Arch-heresy : (n)** بنیادی اور انتہائی ارتداد ۔

**Arch-heretic : (n)** ارتداد کا بانی اور رھنما ؛ مرتد اول ۔

**Arch-house : (n)** اسٹریلیا کے آرچ ڈیوک کا مکان ۔

**Arch-prelate : (n)** اسقف اعظم ۔

**Arch-presbyter : (n)** دیکھو Archpriest ؛ کشیش اعلا ۔

**Arch-see /-sea : (n)** آرچ ڈیوک کی جاگیر ۔

Archaeology : (n) [ Gr."archaeologia"] عہد قدیم کی تاریخ ؛ آثارقدیمہ کا باقاعدہ مطالعہ ؛ قبل تاریخ کے زمانے کی باقیات اور اثریات کا علمی مطالعہ ؛ (تاریخ و سیاسیات و انتظامیہ) علم آثار قدیمہ ؛ علم اثریات ۔

Aarchaeomagnetism : (n) ( تاریخ ) آثاری مقناطیسیت ۔

Archaeopteryx : (n) [ARCHAEO+Gr."pteryx"] نو فقاردم والا ؛ سب سے قدیم معلوم متحجر پرندہ ؛ اولیں طائر ۔

Archaeostomatous : (a) جنین کے کناروں پر کے غلاف کا ابتدائی سوراخ رکھنے والا ؛ اولیں دہنہ ۔

Archaeozoic : (a) زمین پر کے قدیم ترین جاندار کے عہد کے متعلق ؛ اولیں حیاتیہ ۔

Archaic : (a) [ Gr."archaicos"] (۱) پرانا ؛ ابتدائی ؛ فرسودہ ؛ فرسودہ ؛ قدیم ؛ دقیانوسی ؛ اوّلی ۔ (۲) ( زبان کے متعلق ) متروک ؛ متروک الاستعمال ؛ نادرالاستعمال ۔ (۳) (فلسفہ و نفسیات ) متروکہ ؛ فرسودہ ؛ ( لسانیات ) فرسودہ ۔

Archaic civilization : (n) ( سماجیات ) قدیمی تمدن ۔

Archaic smile : (n) (تاریخ) آثاری تبسم ؛ قدیم یونان میں بتوں کی مسکراہٹ کی کیفیت ۔

Archaically : (adv) شاذ طور پر ؛ شاذ و نادر ۔

Archaism : (n) [ Gr."archaismos"] (۱) دقیانوسیت ؛ قدامت پسندی ( خاص کر زبان اورفن میں ) ۔ (۲) متروک لفظ یا محاورہ ؛ وہ عبارت یا کلام جس میں کہنہ یا متروک الفاظ مستعمل ہوں ؛ ( فلسفہ و نفسیات) متروکہ لفظ ؛ متروکہ طرز ؛ ( لسانیات ) فرسودیت ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) متروک الفاظ کا استعمال ؛ آثاریت ۔

Archaist : (n) متروک پسند ؛ متروک الفاظ استعمال کرنے والا ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) قدامت پسند ۔

Archaistic : (a) متروکی ؛ متروکات سے متعلق ؛ (تاریخ و سیاسیات) قدامت پرستانہ ۔

Archaize : (v) [ Gr."archaizin"] (۱) ( تکلف سے ) متروک (پرانی) ڈھنگ کی عبارت لکھنا ؛ متروک لفظوں کا استعمال کرنا ۔ (۲) متروک بنانا یا قرار دینا ۔

Arch-stone : (n) وہ گاؤ دم اینٹ یا پتھر جو محراب کی تعمیر میں استعمال کیا جاتا ہے ؛ ڈاٹ پتھر ۔

Arch-traitor : (n) سب سے بڑا باغی ؛ خاص کر شیطان یا جودا اسکاریوٹ ۔

Arch-type : (a) ( تاریخ و سیاسیات ) محرابی ۔

Arch-villain : (n) بڑا بد معاش ؛ بد معاشی کا سر گروہ ۔

Arch-window : (n) ( تاریخ و سیاسیات ، تعمیرات ) محرابی دریچہ ۔

Arch-work : (n) محراب دار ساختمان ؛ محراب کاری ۔

Archaean : (a) [ Gr."archaeos"+-AN ] طبقات الارض کے ابتدائی عہد کا ؛ پراچینی ؛ قدیم ترین ؛ اولین عصری ۔

Archaeo-: [ Gr."archaes"] جزو ترکیبی بمعنی 'قدیم ابتدائی' ۔

Archaeogeology : (n) کائنات کی تاریخ کا قدیمی عہد ۔

Archaeographical : (a) [ Gr.see next ] آثار قدیمہ کی تشریح سے متعلق ۔

Archaeography : (n) [ ARCHAEO+ Gr."graphia"] آثار قدیمہ کی منظم تشریح ۔

Archaeolatry : (n) ( تاریخ ) آثار پرستی ۔

Archaeolithic : (a) (۱) ( تاریخ ) پرانا پتھر کے زمانہ کا ۔ (۲) ( نیابت ) قدیمی سنگی اوزار کا یا اس سے متعلق جو قبل تاریخ کا انسان استعمال کرتا تھا ۔

Archaeologic : (a) [ Gr."archaeologicos"] اثری ؛ آثار قدیمہ سے متعلق ؛ (تاریخ و سیاسیات) آثاری ۔

Archaeological : (a) دیکھو Archaeologic

Archaeological officer : (n) ( انتظامیہ ) افسر آثار قدیمہ ۔

Archaeological time : (n) ( تاریخ ) آثاری زمانہ ۔

Archaeologically : (adv) اثریانہ ؛ آثار قدیمہ کی رو سے ۔

Archaeologist / Archaeologer / Archaeologian : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) ماہر آثار قدیمہ ؛ اثریات داں ؛ اثری ؛ ( انتظامیہ ) آثار قدیمہ کا ماہر ؛ ماہر اثریات ۔

Archangel : (n) [ Gr."archangelos"] (۱) رئیس الملائکہ ؛ فرشتوں میں سب سے بڑا ؛ ملک مقرب ؛ مقرب فرشتہ و فرشتہ* اعظم ۔ (۲) ایک خاردار پودا جسکو چھونے سے جلن پیدا ہوتی ہے ؛ انجلیق ۔ (۳) ایک قسم کا کبوتر ۔

Archangelic / Archangelical : (a) سب سے بڑے فرشتے کا ۔

Archangelship : (n) مقرب فرشتے کا عہدہ ۔

Archanthropic : (a) (تاریخ و سیاسیات ) آثاری انسان سے متعلق ۔

Archbishop : (v) کسی کو اسقف اعظم بنانا / کہنا ۔

To archbishop it : اسقف اعظم کی طرح کام کرنا ۔

Archbishopess : (n) زوجہ* اسقف اعظم ۔

Archbishophood / Archbishopship : (n) اسقف اعظم کا عہدہ ۔

Archbishopling : (n) اسقف خرد ؛ چھوٹا اسقف ۔

Archbishoply : (adv) اسقف اعظم کے طور پر ؛ اسقف اعظم کی حیثیت سے ۔

Archbishopric : (n) (تاریخ و سیاسیات) آرچ بشپ کا حلقہ ؛ اسقفی مقام ؛ اسقف اعظم کی جائے سکونت یا دفتر ؛ عہدہ ؛ حلقہ* اسقف اعظم ۔

Archdeacon : (n) [ L."archidiaconus"] سر شماس ؛ مذہبی عہدہ دار جس کا درجہ اسقف کے نیچے ہوتا ہے ۔

Archdeaconate : (n) Archdeacon کا درجہ ۔

Archdeaconess : (n) Archdeacon کی بیوی ۔

Archdeaconry : (n) Archdeacon کی جائے سکونت، عہدہ، دفتر یا اس کا حلقہ اقتدار یا ماتحت علاقہ ۔

Archdeaconship : (n) Archdeacon کا عہدہ ۔

Archdean : (n) گرجا یا دانش کدہ یا جامعہ کا ناظم اعلا ۔

Archdiocese : (n) اسقف اعظم کا ماتحت علاقہ ۔

Archducal : (a) Archduke کا ۔

Archduchess : (n) [ Fr."arche-","archiduchesse"] Archduke کی بیوی ؛ شہنشاہ اطریش کی بیٹی ؛ دختر بادشاہ اطریش ۔

Archduchy : (n) [ L."archiducatus"] Archdukn کا ماتحت علاقہ ۔

Archduke : (n) [ L."archiducem"] ڈیوک بزرگ ؛ پہلے آسٹریشیا ، آسٹریا وغیرہ کے حکمران کو کہا جاتا تھا اب بادشاہ اطریش کے لڑکے کا محض لقب ہے ۔

Archdukedom : (n) Archduke کا ماتحت علاقہ ۔

Arche : (n) [ Gr."arche"] (۱) مبدا ؛ اصل اولیہ ۔ (۲) عنصر اولیہ ؛ اول ۔

Arched : (a) محراب دار ؛ محرابی ؛ طاق دار ؛ مقوس ۔

Arched construction : (n) ( تاریخ ) محرابی تعمیر ۔

Archegay : (n) [ Arab. ] آہنی نوک والا چوبی نیزہ ، تیر ؛ لکڑی کا نیزہ جو افریقی حملہ کے وقت استعمال کرتے ہیں ۔

Archegenesis : (n) تولید اول ۔

Archegonial : (a) بن پھلیا پودوں کے زنانہ عضو تناسل سے متعلق ۔

Archegonium : (n) [ Gr."archegonos"] بن پھلیا پودوں کا زنانہ عضو تناسل ۔

Archeion : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) ارکی ان ؛ قدیم یونان میں فوجداری عدالت کا کمرہ ۔

Archelogy : (n) [ Gr."arche"+ -LOGY] علم اصول اولیہ ؛ بنیادی عناصر کا سائنسی مطالعہ ؛ اولیات ۔

Archer : (n) [ L."arcarium",f."arcus"] (۱) تیر انداز ؛ کمان دار ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) تیر انداز۔ (۲) قوس ؛ رامی ؛ نواں برج ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی جو نزدیک میں ٹھہرے ہوئے کیڑوں پر تیز دھار پھینکتی ہے ۔

Archeress : (n) زن تیر انداز ۔

Archership : (n) تیر انداز کا عہدہ ۔

Archery : (n) [ OF."archerie" f."archier"] (۱) فن تیر اندازی ؛ تیر اندازی ۔ (۲) آلات تیر اندازی ۔ (۳) تیر اندازوں کا دستہ ۔

Arches : (n) جہاز رانوں کی اصطلاح میں مجمع الجزائر کا نام ۔

Archetypal : (a) [ L."archetypum"] اصل ؛ بنیادی ؛ اولیں ۔

Archetypally : (adv) اصلاً ؛ ابتداً ۔

Archetypation : (n) ( لسانیات ) آرکی ٹاٹپانا ۔

Archetype : (n) [ Gr."archetypon"] (۱) ( فلسفہ و نفسیات ) صورت اولی ؛ آرکی ٹائپ ۔ (۲) نقش اول ؛ اصل ؛ اُم ؛ ابتدائی نمونہ ؛ مثل اولی ۔ (۳) منضبط اور منظم مخلوق کے ہر بڑے شعبے کی بنیادی ساخت کا مثالی و خیالی نمونہ ۔

Archetypist : (n) (۱) ابتدائی نمونوں کے متعلق تحریروں کا مطالعہ کرنےوالا ۔ (۲) ابتدائی طباعت کا مطالعہ کرنے والا ۔

Archeus : (n) [ Gr."archaeos"] Paracelsus کی رو سے وہ غیر مادی عناصر جو حیوانی اورنباتاتی تنظیم کے افعال کو پیدا کرتے ہیں اور انہیں باقاعدہ کرتے ہیں ؛ قوت زندگی/ حیاتی ۔

Archi- : جزو ترکیبی بمعنی (۱) اعلا ۔ (۲) ابتدائی، بنیادی ، اصلی ۔

Archiater : (n) [ Gr."archi+iatros"] طبیب خاص ؛ شاہی طبیب یا طبیب درباری ۔

Archiblast : (n) (۱) وہ متقاطع پتر جو بعض قسم کی گھاس کے جنین پر رہتا ہے ۔ (۲) پردہ جنین کی سب سے اوپر کی پرت ۔

Archidiaconal : (a) [ L."archidiaconus"+ AL ] Archideacon سے متعلق ۔

Archididascalian /-ine : (a) مدرس اعلا کا یا اس سے متعلق ۔

Archididascalus : (n) اسکول کا ہیڈ ماسٹر ؛ مدرس اعلا ۔

Archiepiscopacy : (n) [ L."archiepiscopus"] اسقف اعظم کے ذریعہ کلیسائی حکومت کا طریقہ ۔

Archiepiscopal : (a) اسقف اعظم سے متعلق ؛ صدر اسقفی ۔

Archiepiscopalship : (n) اسقف اعظم کا عہدہ ۔

Archiepiscopality : (n) صفت اسقف اعظم ؛ اسقفیت ۔

Archiepiscopate : (n) اسقف اعظم کے عہدہ کی مدت ۔

Archigony : (n) [ ARCHI-+Gr."gonia"] Abiogenesis دیکھو

Archil : (n) [ OF."orchel","orcheil"] بنفشی رنگ ( جو مختلف قسم کی بناس پتیوں سے نکالا جاتا ہے : بناسپتی رنگ ؛ بناتی رنگ ۔

Archilochian : (n) [ Gr."archilochos"] Imbic meter کے موجد Archilochus کے متعلق یا Archilochus سے ماخوذ یا Archilochus کا ۔

Archimage : (n) [ ARCHI-+L."magus"] بڑا جادوگر ؛ جادوگر ؛ پیر مغاں ؛ موبد موبداں ؛ امام آتش پرستاں ۔

Archimandrite : (n) [ Gr."archi+mandra"] صدرمہنت ؛ رئیس خانقاہ ؛ یونانی کلیسا میں خانقاہ کا ناظم ۔

Archimedean : (a) [ L."archimedens"+-AN ] ارشمیدی ؛ ارشمیدس کا ایجاد کیا ہوا یا اس سے متعلق یا اس کا ۔

Archimedean screw / Archimedes screw : (n) ارشمیدی پیچ (ایک آلہ ہوتا ہے جس میں ایک نلکی پیچ کی شکل میں استوانے کی گرد لپیٹ دی جاتی ہے اور اس کے ذریعہ پانی چڑھایا جاتا ہے) ۔

Archimedes : (n) [ Gr. prop. name ] شہر سرا کیوس کا ایک مشہور ریاضی داں ؛ آرکیمیڈیز ۔

Archimime : (n) [ L."archimimus"] (۱) مسخرا ؛ ہنسوڑ ۔ (۲) وہ بھانڈ جو رومی جلوس میں جنازہ میں مردہ کی نقل کرتا تھا ۔

Archimorpheme : ( لسانیات ) آرکی صرفیہ ۔

Archinephric : (a) ابتدائی حالت کے گروہ کا ۔

Archinephron : (n) ابتدائی حالت میں گروہ ۔

Arching : (n) محراب بنانے کا عمل ؛ محراب دار تعمیر ؛ محرابی کجی ؛ طاق نما ۔

Archipelagian / Archipelagic : (n) مجمع الجزائری ؛ کثیر الجزائری ۔

Archipelago : (a) [ It."arcipelago",f."arci+pelago="+pelagus.] (۱) بحر ایجین ؛ بحر کثیر الجزائر ۔ (۲) ایسا سمندر جس میں متعدد جزیرے ہوں ۔ (۳) مجمع الجزائر ؛ ٹاپوؤں کا جھنڈ ۔

Archiphoneme : (n) [archi+phoneme ] (لسانیات) آرکی صوتیہ ۔

Archiplasm : (n) ایک فرضی قدیم مایہ : اولین مایہ ۔

Archipterygian : (a) ابتدائی فلس کا یا پر کا ۔

Archipterygium : (n) ابتدائی پر یا فلس ۔

Architect : (n) [ L."architectus"] (۱) فن عمارت کا ماہر : خاکہ انداز : فن تعمیر کا ماہر ؛ عمار ؛ طراح : (انتظامیہ) فن عمارت کا ماہر ؛ ( طبیعیات ) فن کار تعمیر ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) آرکی ٹیکٹ ؛ ماہر فن تعمیر ۔(۲) میر عمارت جو نقشے تجویز کرتا ہے اور کام کی نگرانی کرتا ہے ۔ (۳) معمار : موجد : کرتا ( خاص کر خالق ) خلاق عالم ۔(٤) ( مجازاً ) بنانے والا ؛ کارساز ' تعمیر کن ۔

Naval architect : جہاز سازی کا کام کرنے والا ۔

Architective : (a) معمارانہ ؛ تعمیری ؛ فن تعمیر کے متعلق ۔

Architectonic : (a) [ L."architectonicus"] (۱) عمارتی ؛ معمارانہ : تعمیری یا معمار کے متعلق ۔ (۲) تعمیری (تخریبی کی ضد) ؛ اصلاحی ۔ (۳) نگراں کارانہ ؛ ناظمانہ ۔(٤) متعلق بہ تنظیم علوم ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) تشکیلی نقشہ ؛ نقشہ ۔

Architectonical : (a) دیکھو Architectonic

Architectonically : (adv) تنظیم علوم کی بہ نسبت ۔

Architectonics : (n) علم تنظیم العلوم : تعمیر کا علم ۔

Architectress : (n) زن معمار ؛ معمار عورت ۔

Architectural : (a) عمارتی ؛ تعمیری ۔

Architectural acoustics : (n) ( طبیعیات ) تعمیری سمعیات ۔

Architectural assistant : (n) ( انتظامیہ ) معاون خاکہ انداز ( فن تعمیر ) ۔

Architectural remains : (n) ( تاریخ ) فن تعمیر کے آثار ؛ باقیات فن تعمیر ۔

Architecturalist : (n) فن تعمیر کا پیشہ ور / مبصر ۔

Architecturalization : (n) تعمیر کی غرض سے کام نکالنے والا ۔

Architecturalize : (v) تعمیری اغراض یا نقشے سے منطبق کرنے والا ۔

Architecturally : (adv) فن تعمیر کی رو سے ۔

Architecture : (n) [ L."architecture",f."architectus"] (۱) علم تعمیر ؛ فن عمارت سازی کا کام ۔ (۲) عمارت ' تعمیر جو بنائی جائے ۔(۳) طرز تعمیر ؛ طرزعمارت ۔(٤) تعمیر ؛ عمارت سازی ' عمارت بنانا ؛ (طبیعیات) فنکاری تعمیر ؛ فن تعمیر ؛ علم تعمیر ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) فن تعمیر ۔

Monumental architecture : ( تاریخ ) یادگاری تعمیر ۔

Architecture : (v) معمار کی حیثیت سے نقشہ بنانا ۔

Architrave : (n) [ ARCHI-+trave :-L."trabem"] (۱) سرپتر ؛ سر ستون ؛ (تاریخ و سیاسیات) سر غول ۔ (۲) دروازے یا دریچے کے آس پاس کے حصے ۔ (۳) محراب کے بیرونی نقش و نگار ؛ وہ نقش و نگار جو کمانوں کی بیرونی جانب ہوتے ہیں ۔

Architraved : (a) نقش و نگار سے آراستہ : سرغول سے بنا ہوا ۔

Architypographer : (n) طابع اعلیٰ ' دفتر طباعت کا نگراں ۔

Archival : (a) محافظ خانہ کا : دفتر خانہ کا ۔

Archival holdings : (n) ( تاریخ ) محافظ خانہ کا اثاثہ ۔

Archive : (n) [ L."archium","archivum"] (۱) محافظ خانہ ؛ دفتر خانہ ؛ جہاں سرکاری کاغذات رکھے جاتے ہیں ۔(۲) پرانے کاغذات ؛ قدیم تاریخی دستاویزیں ؛ ( تاریخ ) محافظ خانہ ۔

Archive series : (n) ( تاریخ ) دستاویزوں کا سلسلہ ؛ سلسلہ' دستاویزات ۔

Archivist : (n) مہتمم محافظ خانہ ؛ محافظ دفتر ؛ پرانے دفتروں کا ناظم ۔

Archivolt : (n) [ L."arcus"+"volta"] (۱) محراب کی اندرونی قوس (یا خم) جو دونوں داسوں کے درمیان ہو ۔(۲) اندرونی قوس کے نقش و نگار ۔

Archlet : (n) ایک چھوٹی کمان ؛ کمانچہ ۔

Archlintol : (n) ( تاریخ ) محرابی سردل ۔

Archlintol bracket : ( تاریخ ) آرچلن ٹول بریکٹ ۔

Archlute : (n) [ Fr."archiluth"] ایک لمبی بڑی رباب ۔

Archly : (adv) شوخی سے ؛ شیطانی سے شرارت سے ۔

Archness : (n) شوخی ؛ شرارت ؛ شیطنت ۔

Archology : (n) [ Gr."arche"+-(o)LOGY ] (۱) اشیاء کے مبداء کے متعلق عقیدہ ؛ نظریہ اولیات ۔ (۲) حکمرانی کا علم ؛ اصول حکومت ؛ علم حکومت ۔

Archon : (n) [ Gr."archon"] (۱) آرکن ؛ ایتھنس کے نو مجسٹریٹوں میں سے ایک ؛ (تاریخ و سیاسیات ) آرکن ۔ (۲) حاکم ؛ حکمراں ؛ صدر ۔ (۳) خدا سے نیچے درجہ کی طاقت جس کے بارے میں عارفوں کا عقیدہ ہے کہ اس نے دنیا بنائی ۔

Archon aponymos : ( تاریخ ) ارکان پانی موس ۔

Archon Basi Leus : ( تاریخ ) ارکن بسی لی اس ۔

Archon Polemarchos : ( تاریخ ) آرکن پولی مارکوس ۔

Archonship / Archontate : (n) آرکن کا عہدہ ؛ مدت حکومت ۔

Archontic : (a) آرکن سے متعلق ؛ ان عارفوں میں سے ایک جن کا عقیدہ تھا کہ دنیا کو آرکنتی نےتخلیق کیا ۔

Archpriest : (n) [ L."arch+preslyter"] پادری ؛ نائب اسقف جو گرجا کا مہتمم بھی ہوتا ہے ؛ مہا پروہت ؛ ایک دیہات کے گرجے کا مہتمم ؛ (تاریخ و سیاسیات ) صدر پادری ۔

Archway / Arch-ways : (n) محرابی راستہ ؛ کمانچہ ؛ چھتا ؛ محراب دار راستہ ؛ محراب دار مدخل ؛ (تاریخ، سیاسیات و تعمیرات) محرابی دروازہ ۔

Archwise : (adv) محراب کی طرح ؛ کمان کی طرح ۔

Arciform : (a) [ L."arcus"+-FORM ] کمان کی طرح خم ؛ کمان کی شکل کا ؛ محراب شکل ۔

Arcograph : (n) [ L."arcus"+ -GRAPH ] قوس ساز ؛ ایک آلہ جس سے مرکزی نقطہ کو استعمال کئے بغیر دائرہ کا قوس بناتے ہیں ؛ محراب نگار ۔

Arctation : (n) [ L."arctare"] باہم نزدیک آنے کا عمل ؛ انقباض ۔

Arctic : (a) [ Gr."arcticos"] قطب شمالی کا ؛ شمالی ؛ اتر کا ؛ ( مجازاً ) سرد ۔

Arctic circle : (n) دائرہ قطب شمالی، ۲/۱° ۶۶ / ۳۲ دقیقہ ( شمالی ) کا متوازی خط جو شمالی منطقہ سرد شمالی کو جدا کرتا ہے ۔

Arctic Mongol : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) آرکٹک منگول ۔

Arctic pole : (n) قطب شمالی ۔

Arctitude : (n) [ L."arctitudo",f."ar(c)tus"] تنگی ۔

Arctogaeal : (a) [ mod.L."Arctog"+-AL] زمین کے قطب شمالی علاقہ سے متعلق ۔

Arcual : (a) کمانی ؛ قوسی ۔

Arcuate : (a) [ L."arcuatus","arcuare",f."arcus"] (۱) کمان کی طرح جھکا ہوا ؛ کمان نما ؛ کمانی ؛ قوسی ۔ (۲) قوس دار ؛ کمان دار ؛ محراب دار ؛ محرابی ۔

Arcuated : (a) کمانی ؛ قوسی ؛ محراب دار ۔

Arcuately : (adv) قوسی یا محرابی طرز سے ۔

Arcuation : (n) [ late L."arcuationem"] (۱) محراب کی طرح کج ہونا ۔ (۲) عمارت سازی میں محراب استعمال کرنا ؛ محرابی کام ؛ محرابی عمارت ؛ سلسلہ محرابی ۔

Arcubalist : (n) دیکھو Arbalest

Arcubalister : (n) دیکھو Arbalest

Ard : (n) ( تاریخ، سیاسیات و اثریات ) کدالی ۔

Crook ard : مڑی ہوئی کدال ۔

Spade ard : بیلچہ نما کدال ۔

-ard : لاحقہ ؛ اسم فاعل بنانے میں کام آتا ہے خاص کر تحقیری اسماء جیسے Bastard ، Drunkard وغیرہ ۔

Ardeb : (n) [ Arab ] خشک چیزوں کو ناپنے کا ایک مصری پیمانہ ۔

**Ardency : (n) [ See next ]** گرمی ؛ جوش ؛ سرگرمی ؛ تندی ؛ مستعدی ۔

**Ardent : (a)[ ME."ardaunt",a.L."ardentum","ardere"]** (۱) گرم ؛ جلتا ہوا ؛ سرخ انگارا ؛ آتشیں ۔ (۲) تپانے والا ؛ شعلہ خیز ؛ سوزاں ۔ (۳) مستعد ؛ پُر جوش ؛ پُر شوق ؛ سرگرم ۔ (٤) تند ؛ پر جوش ؛ جوش انگیز ؛ جوشیلا ۔

**Ardent of spirit :** الکحلی شرابیں ۔

**Ardently : (adv)** سرگرمی سے ؛ جوش سے ؛ مستعدانہ ۔

**Ardour / Ardor : (n) [ OF."ardour",L."ardorem",f."ardere"]** (۱) شدت کی گرمی ؛ تیز گرمی ؛ شعلہ ۔ (۲) گرمی جذبات ؛ گرمئ شوق ؛ گرم جوشی ؛ پُر جوش جذبہ ؛ لگن ؛ دھن ؛ اشتیاق ؛ سرگرمی ؛ جوش ؛ حمیت ؛ غیرت ۔

**Arduous : (a) [ L."arduus"+ - OUS ]** (۱) ڈھلوان ؛ ڈھالو ۔ (۲) کٹھن ؛ دشوار ؛ سخت ؛ محنت طلب ؛ صعب الصعود ؛ سراشیب ۔ (۳) جوشیلا ؛ محنتی ؛ جان فشانی ؛ تندہی سے کام کرنے والا ؛ محنت شاقہ اٹھانے والا ؛ جفا کش ؛ زحمت کش ؛ تندہ ۔

**Arduously : (adv)** سختی سے ؛ دشواری سے ؛ محنت و سرگرمی سے ۔

**Arduousness : (n)** تندہی ؛ جوش ؛ سرگرمی ؛ سختی ؛ کٹھن پنا ؛ صعوبت ۔

**Are : (n) [ Fr.]** فرانسیسی مربع پیمانے کی میٹری اکائی ؛ ایسا مربع جس کا ایک ضلع دس میٹر کا یعنی ۱۱۹.٦ مربع گز ہو ۔

**Are :** ہوں ؛ ہیں ۔

**Area : (n) [ L.]** (۱) اراضی ؛ زمین ؛ مساحت ۔ (۲) مسطح میدان ؛ ہموار زمین ۔ (۳) نشیبی صحن کا حصہ ؛ گھرا ہوا ( آنگن ) ۔ (٤) رقبہ ؛ (ریاضی، طبیعیات، سماجیات ) علاقہ ؛ رقبہ ؛ حلقہ ۔ (٥) کسی نامیاتی شے کی سطح کا ایک محدود حصہ ۔ (٦) گنجائش ؛ وسعت ۔ (۷) گنجی ؛ چندیا ؛ ( انتظامیہ ) رقبہ ؛ علاقہ ؛ زمین ۔

**Age area :** ( تاریخ و اثریات ) رقبہ دور ۔

**Culture area :** ( سماجیات ) ثقافتی علاقہ ۔

**Excavation area :** (تاریخ و اثریات) کھدائی کا علاقہ ۔

**Habitation area :** ( تاریخ ) رہائشی علاقہ ۔

**Interest area :** ( سماجیات ) حلقہ٭ افادیت ۔

**Lateral area :** ( طبیعیات ) رقبہ بغلی ؛ ( ریاضی ) جانبی رقبہ ۔

**Area commander : (n)** ( انتظامیہ ) ایریا کمانڈر ۔

**Area of attention :** ( تجارت ) جائے توجہ ۔

**Area of concentration :** ( تجارت ) جائے مرکوز ۔

**Area of conflict :** ( تاریخ و سیاسیات ) دائرہ٭ اختلاف ؛ دائرہ٭ نزاع ۔

**Area of isolation :** ( تاریخ و سیاسیات ) علاحدگی کا علاقہ ۔

**Area of management :** ( تجارت ) دائرہ٭ انتظام ۔

**Area of peace :** ( تاریخ و سیاسیات) دار الامن ؛ دائرہ٭ امن ؛ امن کا علاقہ ۔

**Area of sympathy :** ( سماجیات ) حلقہ٭ ہم دردی ۔

**Area sampling method :** ( سماجیات ) حلقہ طریقہ ؛ نمونہ سازی ۔

**Area sneak : (n)** وہ چور جو باورچی خانہ میں صحن کے دروازہ سے داخل ہو جائے ۔

**Area statistics : (n)** ( طبیعیات ) رقبہ شماریات ۔

**Area study : (n)** ( سماجیات ) علاقائی مطالعہ ۔

**Areal : (a) [ L."arealis"]** رقبہ سے متعلق یا رقبہ کی طرح یا رقبہ کا ؛ ( طبیعیات ) رقبئی ۔

**Areal acceleration : (n)** ( طبیعیات ) رقبئی شرح رفتار ۔

**Areal coordinates : (n)** ( طبیعیات ) رقبئی سمتی قدریں ۔

**Areal graph : (n)** ( طبیعیات ) رقبئی گراف ۔

**Areal linguistics : (n) =(Linguistic geography)** ( لسانیات ) جغرافیائی لسانیات ۔

**Areal prospecting : (n)** ( طبیعیات ) رقبئی ذخیرہ انداز ۔

Areal sampling : (n) ( طبیعیات ) رقبہ کا نمونہ لینا ۔

Areality : (n) رقبہ کے بہ نسبت حالت ۔

Arear : (adv) عقب میں ۔

Areca : (n) [ Tamil.] کھجوروں کی ایک قسم ؛ چھالیوں یا کسیلی کا درخت ۔

Areca nut : (n) فوفل چھالیا ؛ سپاری ؛ کسیلی ۔

Areek : (adv) غبار آلود ؛ بو دیتے ہوئے ؛ بد بو دار ۔

Arena : (n) [ L."harena"] (۱) اکھاڑہ ؛ میدان ؛ دنگل ۔ (۲) ( مجازاً ) عرصہ کارزار ؛ میدان کارزار ؛ میدان عمل ؛ پیکار گاہ ؛ میدان معرکہ ۔ (۳) (طب) پیشاب سے ریت اور سنگریزے کا تہ نشین ہونا ۔

Arena theatre : (n) ایک تھیٹر جس میں اسٹیج بیچ میں ہوتا ہے اور لوگ اس کے چاروں طرف بیٹھتے ہیں ۔

Arenaceo- : جزو ترکیبی بمعنی " ریتیلی مٹی کا سا" ۔

Arenaceous : (a) [ L."arenacens"] (۱) ریت کا سا ؛ ریگ آسا ۔ (۲) ریتیلا ؛ ریگستانی ؛ شن دار ؛ شنز دار ؛ ریگ زار ۔

Arenaria : (n) ایک چھوٹی جھاڑی کی جنس ۔

Arendalite : (n) دیکھو Epidote ؛ بہت سی بلوری چٹانوں میں پائی جانے والی ایک معدنی شے جو زیادہ تر چونا اور لوہے کے سلیکیٹ سے بنی ہوتی ہے ۔

Arenicolite : (n) [ L."arenicola",f."arena+cola"+-ITE ] کیڑوں سے بنا ہوا سوراخ جو ابتدائی طور پر ریت میں ہوتا ہے اور بعد میں ریتلے پتھر میں محفوظ ہو جاتا ہے ۔

Arenicolous : (a) ریت میں رہنے والا ؛ ریت کا ؛ ریگ نمو ؛ ریگ باش ۔

Arinilitic : (a) [ F."arenilite"+IC ] ریتیلا پتھر کا یا اس سے متعلق ۔

Arenose : (a) [ L."arinosus"] ریتیلا ؛ ریت کا ؛ ریت بھرا ؛ جس میں ریت ملی ہو ۔

Areo- : جزو ترکیبی بمعنی " مریخ کا " ۔

Areocontric : (a) جس کا مرکز مریخ ہو ۔

Areographer : (n) شرح مریخ کرنے والا ۔

Areographic : (a) شرح مریخ کا یا اس سے متعلق ۔

Areography : (n) شرح مریخ ؛ مریخ کے طبعی ہیئت کی شرح ؛ ( لسانیات ) علاقہ نگاری ۔

Areola : (n) [ L."dim.of area"] (۱) بہت ذرا سی جگہ ؛ تل برابر جگہ ؛ قطعہ ۔ (۲) وہ جگہ جو نسیجوں کے درمیان ہوتی ہے ۔ (۳) ہالہ ؛ حلقہ ؛ گھیرا ؛ گول جگہ ؛ (جیسی بھٹنی کے گرد ہوتی ہے) ۔ (٤) ( حیاتیات) درختوں، خلیوں کا مرکز ؛ کسی سطح پر قدرے دبی ہوئی جگہ ، حفرہ ، خانہ ۔

Areolar : (a) حلقہ دار ؛ خلوی ؛ قطعہ دار ؛ کثیر الاقطاع ؛ اقطاعی ؛ خانہ خانہ ۔

Areolar tissue : (n) ان ریشہ دار اور کشدار نسیجوں کا مخلوط جو چمڑے کے نیچے ہوتا ہے ؛ خلوی بافت ۔

Areolate : (a) حلقہ دار ؛ خلوی ؛ قطعہ دار ؛ کثیر الاقطاع ۔

Areolated : (a) دیکھو Areolate

Areolation : (n) خلویت ؛ انفراج ؛ اقطاعیت ۔

Areolet : (n) چھوٹا حلقہ ؛ چھوٹا خلیہ ؛ چھوٹا ہالہ ۔

Areology : (n) [ areo+logy ] مریخ کے مادوں / حقیقتوں کی سائنسی تحقیقات ؛ مریخات ؛ علم مریخ ۔

Areopagite : (n) [ Gr."ariopagites"] رکن عدالت فوج داری Areopagus کی عدالت کا رکن ۔

Areopagitic : (a) [ L.] (۱) Areopagus یا اس کی عدالت کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) ایک تقریر جو Areopagus کی عدالت میں Isocrate کے خطاب کی نقل / طرح ہوتی ہے ۔

Areopagitical : (a) Areopagus کی عدالت میں تقریر سے متعلق یا تقریر کا ۔

Areopagus : (n) [ Gr."Arios pagos"] ایتھنس کی ایک پہاڑی جس پر اعلیٰ عدالت فوجداری کا اجلاس ہوتا تھا ؛ ایتھنس کی مذکورہ عدالت ؛ کوئی اعلیٰ ترین عدالت فوج داری ۔

Areopagy : (n) خفیہ عدالت فوج داری ۔

Aretaics : (n) [ Gr."arete" ] علم محسنات : علم حسن اخلاق ۔

Arete : (n) [ L."arista" ] کگر : پہاڑ کا بہت ڈھلوان کنارہ : مکرمت ( فلسفہ ) ۔

Arfvedsonite : (n) [ f.Arfwedson (a man's name)+-ITE ] ایک زنگاری قسم کا معدنی پتھر جو سیاہ بلور کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Argal : (conj.adv) (۱) لاطینی لفظ 'ergo' کی بگڑی ہوئی شکل بمعنی 'therefore' یا اس لئے ۔ (۲) بھدے قسم کا استدلال ۔

Argala : (n) [ Hindi ] ہر گلہ : سارس : ایک قسم کا آبی پرندہ ( Better argeolah ) ۔

Argali : (n) [Mongal ایشیائی جنگلی یا پہاڑی بھیڑ : ارغالی ۔

Argan : (n) [ Arab ] ایک سدا بہار درخت جو مراقش میں پایا جاتا ہے اور جس کے بیجوں سے تیل نکالا جاتا ہے ۔

Argand : (n) (۱) ارگنڈی لیمپ : ریمے آرگنڈ کا ایجاد کردہ ایک لیمپ جس کی بتی استوانے کی طرح ہوتی ہے ۔

Argand diagram : (n) ( ریاضی ) آرگنڈ کی شکل ۔

Argaric burial jar : ( تاریخ و اثریات ) آرگری کا تابوتی مرتبان ۔

Argema / Argemon : (n)[ Gr."argema","mon" ] قرینہ کے حاشیہ پر ایک چھوٹا داغ یا زخم ۔

Argent : (n) [ L."argentum" ] (۱) سیم : چاندی : نقرہ ۔ (۲) روپہلا : نقرئی : سیمیں : سفیدی ۔ (۳) نشانہائے خاندانی کا حصہ سیمیں ۔

Spume of argent : مردار سنگ سیمیں ۔

Argental : (a) چاندی کا : نقرئی : سیمیں : سفید ۔

Argentan : (n) [ L."argentum" ] نکل : تانبے اور جستہ کی ایک فلز مرکب : جرمن سلور ۔

Argentate : (n) [ L."argentum"+-ATE ] (۱) وہ نمک جس میں چاندی اساسی تیزاب کا کام کرتی ہے؛ ( کیمیا ) آرجنٹیٹ ۔ (۲) Argentic oxide اور کسی ترشہ کا مرکب جیسے Argentate of Ammonia ۔

Argentate : (a) [ L."argentatus" ] نقرئی : سیمیں : چاندی کا : یا چمکدار سفید ہلکے بھورے پن کے ساتھ ۔

Argenteous : (a) چاندی کا : سیمیں ' نقرئی ۔

Argenteum : (n) [ L."argenteus" ] ( کیمیا ) آرجنٹم ' چاندی پرت ۔

Argentic : (a) [ L."argenum"+-IC ] وہ شے جس کی کیمیاوی ترکیب میں چاندی پائی جائے : نقرئی کیمیاوی مرکب ' ( کیمیا ) آرجنٹیک ۔

Argentiferous : (a) ( کیمیا ) چاندی بردار : چاندی بھرا : نقرہ دار : جس سے چاندی نکلتی ہو ' سیم ور : سیم آور ۔

Argentific : (a) چاندی پیدا کرنے والا ۔

Argentify : (v) چاندی میں تبدیل کرنا ۔

Argentine : (a & n) [ L."argentinus" ] (۱) نقرئی : چاندی کا ' ( کیمیا ) آرجن ٹائن ۔ (۲) نقرئی : روپہلا ' چاندی کا سا : سیمیں ۔ (۳) مصنوعی یا نقلی چاندی ۔ (٤) نقرئی کھپر سے ۔ (٥) مچھلی کے گول نقرئی رنگ کے چھلکے : روپہلے چھلکے : فلز ۔ (٦) (معدنیات) سلیٹ مٹی : چمك دار مٹی جس سے سلیٹ بنتی ہے ۔ (۷) ایک قسم کی مچھلی جس کےنقرئی چھلکے ہوتے ہیں ۔

Argentite : (n) [ L."argentum"+-ITE ] ( معدنیات ) ایک قسم کی معدنی شے : سیاہی مائل جستہ کی طرح : بھورا چاندی کا سلفائڈ (Sulphide) ۔

Argentometer : (n) کسی محلول میں چاندی کی مقدار معلوم کرنے کا آلہ ۔

Argentous : (a) [ L."argentus"+-ous ] نقرئی کیمیاوی مرکب ( جس میں چاندی کی مقدار Argentic مرکب میں پائی جانے والی چاندی کی مقدار سے دوگنا ہوتی ہے ) ۔

Argil : (n) [ L."argilla" ] چکنی مٹی : برتن بنانے کی مٹی : صلصال ۔

Argillaceous : (a) [ L."argillaceus"+-ous ] صلصالی : گلی

Argilliferous : (a) [ L."argilla"+-(i)-FEROUS ] خاك دار ۔

Argillite : (n) (۱) مٹی کی سلیٹ ۔ (۲) مٹی کی پرت دار چٹان ۔

Argillitic : (a) مٹی کی پرت دار چٹان کا ؛ مٹی کی سلیٹ کا ۔

Argillo- : جزو ترکیبی بمعنی " مٹی کا " ؛ خاکی ۔

Argillo-calcareous : (a) مٹی ملا ہوا ؛ چونا کا سا ۔

Argillo-calcite : (a & n) مٹی کا سا چونا ۔

Argol : (n) شراب کی تلچھٹ جو پیپوں کے کناروں پر جم کر سخت ہو جاتی ہے ؛ ( کیمیا ) آرگول، خام Bitartrate of Potass جو صاف کرنے پر cream of tartar بن جاتا ہے ۔

Argol /-al : (n) [Mongol] گائے، اونٹ یا بھیڑ کا سوکھا گوبر جو تاتار میں ایندھن کے کام آتا تھا ؛ اُپلا ؛ گوئٹھا ۔

Argon : (n) [ Gr."argos"] ایک عاطل گیس جو ہوا کی ترکیب میں بہت قلیل مقدار میں داخل ہے ؛ ( کیمیا ) آرگان ۔

Argonaut : (n) [ Gr."argonautes"] (۱) ان افسانوی سورماؤں میں سے کوئی ایک جو یونانی قصہ کے ہیرو یاسون کے ساتھ سنہری اون کی تلاش میں نکلے تھے ؛ نیز ( جمع میں ) وہ تمام سورما۔ (۲) ایک قسم کا گھونگا ۔

Argonautic : (a) یونانی افسانوی سورماؤں کا یا ان سے متعلق ؛ ( اسم ) ان سورماؤں میں سے ایک ؛ کوئی نظم جو ان کے بارے میں ہو ؛ ایک رزمیہ نظم ان سورماؤں کے بارے میں ۔

Argosy : (n) [ It."Ragusea"] (۱) ( تاریخ ) بڑا تجارتی جہاز ؛ خاص کر گوسا اور وینس کا ۔ (۲) ( شعر ) جہاز ؛ مہم ۔

Argot : (n) [ Fr.] کسی خاص طبقے کے لوگوں کی بولی ؛ زبان/لہجہ (خاص کر چوروں کی بولی) ؛ ( لسانیات ) چور زبان ۔

Argotic : (a) چور زبان / بولی کا یا اس سے متعلق ۔

Arguable : (a) قابل استدلال ؛ قابل بحث ۔

Argue : (v) [ L."argutare"] (۱) ثابت کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ ٹھہرانا ؛ دلالت کرنا ۔ (۲) دعویٰ کرنا ؛ دلیل لانا ؛ بحث کرنا ؛ استدلال کرنا ۔ (۳) حجت کرنا ؛ دلیل لانا ۔ (٤) بحثنا ؛ الجھنا ؛ کٹھ حجتی کرنا ۔

Argue off / away : (v) بحث / دلیل کے ذریعہ نجات پانا ؛ چھٹکارا پانا ؛ بحث میں اڑا دینا ؛ حجت سے توڑ دینا ۔

Argue into / out of : (v) کسی کام کے لئے آمادہ کرنا یا روکنا استدلال کے ذریعہ ؛ مائل کرنا ؛ ترغیب دینا ؛ تحریص دینا ۔

Arguer : (n) مباحث ؛ بحث کرنے والا ؛ دلیل پیش کرنے والا ۔

Arguing : (n) بحث ؛ دلیل ؛ مباحثہ ۔

Argument : (n) [ L."argumentum"] (۱) بحث ؛ دلیل ؛ حجت ؛ دعوا ؛ وجہ ؛ موجہ ؛ اثبات ؛ ( انتظامیہ ) بحث و دلیل ۔ (۲) ( منطق ) قیاس کی حد اوسط ؛ برہان ؛ ( لسانیات ) دلیل ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) استدلال ؛ دلیل ۔ (۳) قوت استدلال ؛ عمل استدلال ۔ (٤) بحث مباحثہ ؛ مناظرہ ۔ (٥) خلاصہ ؛ حاصل ؛ تلخیص ( کسی کتاب کے موضوع کی ) ؛ ( مجازاً ) مضمون ؛ مندرجات ۔ (٦) ( فلکیات، ریاضی ) وہ زاویہ قوس وغیرہ جس پر دوسری مقدار کا حساب منحصر ہوتا ہے ؛ ( ریاضی ) سمت ۔

A contingentia mundi argument : ( فلسفہ و نفسیات ) دلیل برائے حدوث کائنات ۔

Ad-hoc argument : ( فلسفہ و نفسیات ) چلتی ہوئی دلیل ۔

Anselmien argument : ( فلسفہ و نفسیات ) باز گرد دلیل ۔

Cosmological argument : ( فلسفہ و نفسیات ) کائناتی دلیل ۔

First cause argument : ( فلسفہ و نفسیات ) دلیل علت اولی ۔

Moral argument : ( فلسفہ و نفسیات ) اخلاقی دلیل ۔

Ontological argument : ( فلسفہ و نفسیات ) وجودیاتی دلیل ۔

Physico-theological argument : ( فلسفہ و نفسیات ) طبعی دینیاتی دلیل ؛ غایتی دلیل ۔

Probable argument : ( فلسفہ و نفسیات ) احتمالی دلیل ۔

Argument of silentio : (of reference to a thing) ( تاریخ و سیاسیات ) دلیل خاموش ۔

Argumentation : (n) [ L."argumentationem"] استدلال : بحث ؛ مناظرہ ؛ مباحثہ ؛ مکالمہ ؛ باقاعدہ بحث ؛ چون و چرا ۔

Argumentative : (a) [ L."argrmentat-","argumentari"] (۱) استدلالی : منطقی ؛ مدلل ۔ (۲) بحثنے کا شوقین : حجتی : منطقی ؛ منطق چھانٹنے والا ؛ جدلی ۔

Argumentatively : (adv) مدلل طریقہ پر : منطقی طریقہ پر ؛ با دلیل ۔

Argumentativeness : (n) حجتی پن : منطقی پن ؛ بحث کا شوق ۔

Argumentum : (n) [ L.] دیکھو Argument

Argumentum adbaculum : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) تہدیدی دلیل ۔

Argumentum afortiori : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) دلیل بر بنائے قیاس : حجت بطریق اولی ۔

Argumentum ex-concesso : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) استنباطی دلیل ۔

Argumentum hominem : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) الزامی دلیل : دلیل لا حاصل ۔

Argumentum ignorantiam : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) دلیل بر بنائے جہل تخاطب : حجت علی الجہل ۔

Argumentum judicum : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) دلیل بر بنائے فہم عامہ ۔

Argumentum misericopdian : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) دلیل رحم طلبی ۔

Argumentum populum : (n) (فلسفہ و نفسیات) جذباتی دلیل ۔

Argumentum rem : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) بر محل دلیل ۔

Argumentum vericundiam : ( فلسفہ و نفسیات ) دلیل بر بنائے عقیدت ؛ عقیدتی دلیل ۔

Arguria : (n) چاندی کا زہر ۔

Argus : (n) [ Gr."argos"] (۱) ( قصہ کہانیوں میں ) وہ دیو جس کو سو آنکھیں تھیں ؛ صد چشم ۔ (۲) چوکس : چوکنا ( نگہبان ) ۔ (۳) تیتر : درّاج ۔ (٤) ایک قسم کی تتلی ۔

Argus eyed : (a) چوکس : چوکنا : آنکھیں کھلی رکھنے والا ؛ تیز نظر ۔

Argus shell : (n) چتی دار کوڑی ۔

Argus snake : (n) ایک قسم کا سانپ جس کے بدن پر لال چتی ہوتی ہے ۔

Argute : (a) [ L."argutus"] (۱) باریک اور تیز آواز : سخت ، کرخت، تیز ( آوازوں کے متعلق ) ۔ (۲) تیزنظر : تیز ؛ چالاک ؛ عیار ؛ چلتا پرزہ ؛ کائیاں ۔

Argutely : (adv) تیزی سے ؛ چالاکی سے ؛ عیاری سے ۔

Arguteness : (n) تیز نظری ؛ عیاری ؛ چالاکی ؛ تیزی ؛ کائیاں پن ۔

Argyll : (n) [ f. proper name ] ایک چھوٹا فلزی برتن جو کافی دان / قہوہ جوش کی طرح ہوتا ہے اور جس میں آب گوشت کو گرم رکھ کر پیش خدمت کرنے کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔

Argyr-/ Argyro- : جزو ترکیبی بمعنی چاندی ، نقرہ ، سیم ۔

Argyranthemous : (a) نقرئی سفید پھولوں والا ؛ سیم گلا ۔

Argyranthous : (n) دیکھو Argyranthemous

Argyraspid : [ L."argyraspides",Gr."argyraspides"] ( جمع میں ) سکندر کی فوج کا ایک دستہ جس کی سپر پر چاندی کا پانی چڑھایا ہوا تھا ۔

Argyric : (a) (argentic) چاندی کی / کا یا چاندی کی طرح ۔

Argyrite : (n) دیکھو Argentite

Argyrocephalous : (a) چمکیلا سفید سر والا ۔

Argyrophyllous : (a) سیم برگہ ؛ نقرئی رنگ کی پتیاں رکھنے والا ۔

Argyrose : (n) دیکھو Argentite

Aria : (n) [ It.] (۱) (موسیقی) ہوا ؛ آہنگ ؛ نوا ؛ نغمہ ؛ لے ؛ روپیرا میں ایک آدمی کا ساز کے ساتھ گایا ہوا استادانہ گانا / گیت ۔

Arian : (a & n) [ L."arianus".Gr.proper name ] آریوسی ' اسکندریہ کے آریوس کا پیرو جو اس مسئلے کا منکر ھے کہ عشائے ربانی میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام شراب اور روٹی کے ساتھ خود بھی جسماً موجود ہوتے ھیں : حضرت عیسیٰ کی الوھیت کا منکر ۔

-arian : ایک لاحقہ جو صفات بنانے کے کام آتا ھے مثلاً humanitarian

Arianism : (n) آریوسیت : حضرت عیسیٰ کی الوھیت کا منکرانہ اعتقاد : آریوسی پن ۔

Arianize : (v) آریوسی ہونا یا بنانا : آریوس کا پیرو ہونا : آریوس کا معتقد ہونا ۔

Arianizer : (n) آریوسی اعتقاد کا پرچار کرنے والا ۔

Aricine : (a) [ Arica in Peru+ - INE ] قلوی قلیا : القلی نما ۔

Arid : (a) [ L."aridus' ] (۱) خشک : سوکھا : بے رطوبت : یابس ' تپتا ہوا : سوختہ ۔ (۲) ( زمین کے متعلق ) بنجر : ویران : خشک : خالی : بے برگ و گیاہ ۔ (۳) (مجازاً) غیر دلچسپ : خشک ۔

Aridity : (n) [ L."ariditas" ] (۱) خشکی ' بنجر پن : سوختگی : سوکھا پن ۔ (۲) ( مجازاً ) دلبستگی کی کمی : ( مذھباً ) شفقت اور رسم تدہین کی کمی : یبوست ۔

Aridly : (adv) خشک طور پر : بغیر دل چسپی کے ۔

Aridness : (n) خشکی : بنجر پن : سوختگی : سوکھا پن ۔

Ariel : (n) [ Arab. ] ایک قسم کا غزال جو مشرقی ایشیا اور افریقہ میں پایا جاتا ھے ۔

Aries : (n) [ L.] برج حمل : بارہ برجوں میں سے پہلا برج : برہ : میکھ ۔

Arietta / Ariette : (n) [ It.dim.of ARIA ] ایک چھوٹا نغمہ / لے / نوا ۔

Aright : (a) [ A prep.+ OE."right" ] درست : ٹھیک : صحیح : درستی کے ساتھ : ٹھیک ٹھیک : صحت سے : صحیح طور پر ۔

Arightly : (adv) صحیح طور پر : درستی سے ۔

Aril : (n) [ mod.L."arillus",med.L."arilli".Sp."arillos" ] بعض تخموں کی خارجی پوشش ( چھلکا ) : قشرک : زائد قشر ۔

Ariose : (a) [ It."arioso" ] (موسیقی) پُر نغمہ ' خوش آھنگ : گانے جیسا ۔

Arioso : (a) [ It.] ( موسیقی ) پر نغمہ : خوش آھنگ ۔

Ariot : (a) [ A+RIOT ] عیاشی میں : بد چلنی میں : دنگا فساد میں : بلوا میں : ھنگامہ میں ۔

-arious : ایک لاحقہ جس سے مرکب صفت بناتے ھیں ۔

Aripple : (a) [ A+RIPPLE ] ھلکی لہریں : ھلکورہ میں : ھلکی آواز میں ' لہر دار آواز میں ۔

Arise : (v) [ A. pref.+ RISE ] (۱) ( متروک ) اٹھنا : اٹھ کھڑا ہونا ۔ (۲) ( شعر میں ) پھر زندہ ہونا : از سر نو زندہ ہونا : قبر سے باھر نکلنا : محشور ہونا ۔ (۳) ( متروک ) مسموع ہونا : سنائی دینا ۔ (٤) ابتدا ہونا : پیدا ہونا : نکلنا ۔ (٥) پیدا ہونا : تولد ہونا ۔ (٦) توجہ یا نظر میں آنا : سامنے آنا ۔ (۷) منتج ہونا ' پیدا ہونا : نکلنا ( بطور نتیجے کے کسی چیز سے ) ۔ (۸) ظہور میں آنا ۔ (۹) مظاھرہ کرنا ۔ (۱۰) اوپر اٹھنا : چڑھنا : اوپر چڑھنا ۔

Arista : (n) [ L.] ( نباتیات ) ریشہ : بال : ( حیوانیات ) ریشک ۔

Aristarch : (n) [ Gr."aristarchos" ] سخت گیر ' نقاد ۔

Aristarchian : (a) سخت گیر : تنقیدی ۔

Aristate : (a) بال دار : ریش دار : ریشہ دار : خار دار ۔

Aristo-: [ Gr."aristos" ] جزو ترکیبی بمعنی 'بہترین' ۔

Aristocracy : (n) [ L."aristocratia".a.Gr."aristos-kratia" ] (۱) اشرفیہ یعنی بہترین افراد کی حکومت : اشراف شاھی ۔ (۲) خواصیہ : چند خواص کی حکومت ۔ (۳) وہ مملکت جس پر ایسی حکومت ہو ۔ (٤) طبقہ اُمرا جس سے ارکان حکومت کا تعلق ہو : نخبا : اُمرا ۔ (٥) اعلا ترین افراد ( باعتبار عقل و ذھانت ) ۔ (٦) ( تاریخ و سیاسیات ) اشرافیہ ۔

Aristocrat : (n) [ Fr."aristocrate".f."aristocratie".-ique.] (۱) عمدہ : اشراف : رکن خواصیہ ۔ (۲) طبقہ اُمرا کا رکن ۔ (۳) ( تاریخ و سیاسیات ) رکن اشرافیہ : رئیس : اشرافی ۔

Arithmetic : (n) [ Gr."arithmetice"] (۱) علم حساب ' گنت حساب ۔ (۲) حساب دانی ' گنتی ' شمار ۔ (۳) حساب کی کتاب ۔

Arithmetic geometry : (n) ( طبیعیات ) گنت جیومیٹری ۔

Arithmetic invariant : (n) ( طبیعیات ) حسابی غیر متغیرہ ۔

Arithmetic mean : (n) ( ریاضی ) حسابی اوسط ۔

Arithmetic order : (n) ( ریاضی ) ترتیب ریاضی ۔

Arithmetical : (a) [ Gr.see prec.] حسابی ' علم حساب کا ۔

Arithmetical chart : (n) حسابی خریطہ ۔

Arithmetical geometric serise : (ریاضی) حسابی جیومیٹریکی سلسلہ ۔

Arithmetical mean : (n) حسابی اوسط

Arithmetical operation : (n) ( ریاضی ) حسابی عمل ۔

Arithmetical process : (n) ( ریاضی ) حسابی طریقہ ۔

Arithmetical progression : (n) ( ریاضی ) حسابی تسلسل ۔

Arithmetical progression series : سلسلہ حسابیہ : اعداد کا ایک سلسلہ جس میں مقررہ مقدار سے کمی بیشی ہوتی ہے ۔

Arithmetically : (adv) از روئے حساب ' قاعدہ حساب کے متعلق ' حسابی طور پر ' حساباً ۔

Arithmetician : (n) حسابی ' حساب داں ' عالم بعلم حساب ' علم حساب کا جاننے والا ۔

Arithmo- : جزو ترکیبی بمعنی ' عدد ' ۔

Arithmocracy : (n) محض عددی اکثریت کی حکومت ۔

Arithmocratic : (a) محض عددی اکثریت کی حکومت ۔

Arithmogram : (n) لفظ ، فقرہ یا اسم کے حروف سے ظاہر کیا ہوا عدد ۔

Arithmography : (n) کسی عدد کو حروف سے بتانا ۔

Arithmological : (a) اعداد کے سائنسی طرز عمل سے متعلق ۔

Arithmology : (n) اعداد کی کتاب یا ان کا گوشوارہ/بیان ۔

Arithmomancy : (n) اعداد کے ذریعہ غیب گوئی ۔

Aristocratic : (a) [ Fr."aristocratique"] (۱) اشرافی : متعلق اشراف یا اشرافیہ ۔ (۲) شان دار : طمطراق کا : امیرانہ : شاہانہ ۔

Aristocratical : (a) شاہانہ ' امیرانہ ۔

Aristocratically : (adv) شاہانہ طور پر ' امیرانہ طور پر ۔

Aristocraticalness : (n) شرافت ' امارت ' نجابت ۔

Aristocraticism : (n) شاہانہ / امیرانہ اصول اور رواج کے ساتھ رغبت ۔

Aristocratize : (v) شاہانہ / امیرانہ : اشرافی : اشرافیہ کی حمایت کرنا ۔

Aristolochia : (n) [ med.L."aristologia"] ایک قسم کی جھاڑی : زراوند ۔

Aristological : (a) کھانے کے علم و ہنر یا اس سے متعلق ۔

Aristologist : (n) کھانے کے علم و ہنر کا ماہر ۔

Aristology : (n) [ Gr."ariston+-logia"] کھانے کا علم و فن ' طعامیات ' علم الطعام ۔

Aristotelian : (a) [ Gr."Aristoteles"+ IAN] (۱) ارسطالیسی ' ارسطوئی ۔ (۲) فلسفہ ارسطو کا پیرو یا ماہر : ( فلسفہ و نفسیات ) ارسطوئیت : ارسطاطالیت ۔

Aristotelianism : (n) ارسطو کا نظام فلسفہ ۔

Aristotelic : (a) دیکھو Aristotelian

Aristotelism : (n) دیکھو Aristotelianism

Aristotelize : (v) ارسطو کے نظام فلسفہ کی طرف مائل ہونا یا پڑھانا ۔

Aristotle's dictum : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) قول ارسطو ۔

Aristotle's experiment : (n) (فلسفہ و نفسیات) ارسطوئی تجربہ ۔

Aristotle's illusion : (n) التباس ارسطو ۔

Aristulate : (a) [ mod.L."aristula"] ( نباتیات ) چھوٹے ریشے والا ۔

Arithmancy : (n) [ Contr.of arithomancy ] اعداد کے ذریعہ غیب گوئی : حسابی تفاعل ۔

Arithmantical : (a) اعداد کے ذریعہ غیب گوئی کا ۔

Arithmometer : (n) حساب پیما ؛ آله حساب ؛ گننے کی کل ۔

-arium : اسماء کا لاحقه خاص کر پرانے الفاظ میں ۔

Ark : (n) [ OE."arc"] (۱) صندوق ؛ تابوت ؛ کشتی ؛ جائے پناہ ( مجازاً ) ۔ (۲) کشتی نوح ۔ (۳) ( علم نجوم ) سفینه ۔

Noah's ark : کشتیِ نوح ۔

To touch or lay hand on the ark : مقدس چیز کی بے حرمتی کرنا ۔

Ark-net : (n) مچھلی کے جال کی ایک قسم ۔

Ark of covenant : تابوت یہودا ؛ لکڑی کا صندوق جس میں وہ تختے ہوتے ہیں جن پر یہودیوں کے قوانین رقم ہوتے ہیں ۔

Ark of testimony : دیکھو Ark of covenant

Ark-shell : (n) ایک قسم کا گھونگا ۔

Arkansite : (n) ایک معدنی شے جس میں ٹائیٹینیم ڈائی آکسائڈ ( Titanium dioxide ) ملی ہوئی ہو ۔

Arkfull : (a) بھر صندوق ؛ بھر کشتی ۔

Arkite : (a) [ f.ARK ] کشتی نوح کا یا اس سے متعلق ۔

Arkite : (n) کشتی نوح کے مکیں ۔

Arkose : (n) ( معدنیات ) ایک قسم کا ریتیلا پتھر جس میں Felspar اور Quartz ہوتے ہیں ۔

Arksutite : (n) [ f. Arksut in Greenland+-ITE ] ( معدنیات ) چونا، سوڈا اور الومینیا کے سفید شیشه کا سا مرکب ۔

Arle : (v) [ f.ARLES ] کسی چیز کے لئے یا کسی کو زر پیشگی دینا ۔

Arles : (n) [ L."arrhula"] کسی چیز کے لئے زر پیشگی ۔

Arm : (n) [L."armus"] (۱) بازو ؛ بانہہ ۔ (۲) جانوروں کا ہاتھ ؛ دست ۔ (۳) آستین ؛ بانہہ ( کپڑے کی ) ۔ (٤) بازو یا ہاتھ جیسی چیز ۔ (٥) (مجازاً ) طاقت ؛ قوت ؛ اختیار ؛ (حیوانیات) دست حیوان ؛ (نباتیات) شاخ ؛ ٹہنی ؛ ( ارضیات ) خلیج ؛ ( میکانیات ) بازو ۔

A child or infant in arm : گود کا بچه جو چلنے کے قابل نه ہو ۔

Arm in arm : ہاتھ میں ہاتھ ڈالے ہوئے ۔

Right arm : دست راست ۔

Secular arm : کسی غیر مذہبی عدالت کی حکومت یا اس کا حق ۔

To give or offer one's arm : سہارا دینا ؛ ٹہلنے میں ہاتھ تھامنا ۔

To keep at arm's length : دور ہی دور رکھنا ؛ پاس نه پھٹکنے دینا ؛ منه نه لگانا ؛ بے تکلف نه ہونا ؛ الگ تھلگ رہنا ؛ (قانون) امانتی تعلقات کے بغیر ۔

To work at arm's length : نقصان اٹھا کر کام کرنا ؛ گھاٹے کے ساتھ کام کرنا ۔

With open arms : صدق دل سے ؛ خلوص سے ؛ سچے دل سے ۔

Arm : (v) [ L. "armare"] (۱) مسلح کرنا یا ہتھیار دینا ؛ اسلحه فراہم کرنا یا بہم پہنچانا ؛ ہتھیار سےلیس کرنا ۔ (۲) اوزار ؛ آلات یا دوسری ضروریات سے لیس کرنا ؛ آلات وغیرہ بہم پہنچانا ؛ اوزار فراہم کرنا ۔ (۳) ملمع کرنا ؛ قلعی کرنا ۔ (٤) ( مقناطیس ) روک لگانا ۔ (٥) ہتھیار باندھنا ؛ مسلح کرنا ؛ ہتھیار اٹھانا ؛ ہتھیار سجانا یا لگانا ۔ (٦) مدافعت یا جارحیت کے لئے قدرتی اعضا سے مسلح ہونا ؛ کسی چیز کے لوازمات سے آراسته ہونا ؛ جنگ کے لئے تیار ہونا ۔

Arm : (v) مدد دینا ؛ ہاتھ تھامنا ۔

Arm-bone : (n) بازو کی ہڈی ۔

Arm-chair : (n) بازو دار کرسی ؛ دسته دار کرسی ۔

Arm-coil : (n) جوشن ؛ بازو بند ؛ چھوٹا بازو ( ندی وغیرہ کا ) ۔

Arm of the sea : سمندر کی شاخ ۔

Arm strong : (n) قوی بازو ۔

Armada : (n) [ L."armata"] (۱) جنگی جہازوں کا بیڑا ( خاص کر وہ بیڑا جسے ہسپانیہ کے بادشاہ فلپ ثانی نے ۱۵۸۸ء میں انگلستان کے خلاف بھیجا تھا ۔(۲) اسلحہ ؛ جنگی ہتھیار ' ( تاریخ و سیاسیات ) آرمیڈا ۔

Armadilla : (n) (۱) جنگی جہازوں کا ایک چھوٹا بیڑا ۔ (۲) ایک چھوٹا جنگی جہاز ۔

Armadillo : (n) [ L."armatus","armare"] (۱) جنوبی امریکا کا زمین کے اندر رہنے والا ایک جانور جس کے اوپر ایک ہڈی کا خول سا ہوتا ہے اور جب اسے گرفتار کرتے ہیں تو وہ گول ہو کر گیند کی طرح ہو جاتا ہے ۔ (۲) عرضی قشریوں کی ایک قسم جو مذکورہ بالا خواص رکھتے ہیں ۔

Armageddon : (n) (۱) بین اقوامی جنگ ؛ یوم حساب کا وہ مقام جہاں آخری فیصلہ کن جنگ ہوگی ؛ اعلیٰ پیمانہ پر آخری مقابلہ ۔ (۲) معرکۂ خیر و شر ۔

Armament : (n) [ L."armamentum","armare"] (۱) تیار فوج ؛ مسلح فوج ( خاص کر بحری ) ؛ جنگ کے سامان سے لیس کرنے کی کار روائی ۔ (۲) فوجی سازو سامان خاص کر بڑی توپیں جو جنگی جہازوں پر ہوں ۔ (۳) جنگی تیاری : لڑائی کی تیاریاں ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) اسلحہ بندی ؛ اسلحہ ۔

Competitive armament : ( تاریخ و سیاسیات ) مسابقتی اسلحہ بندی ۔

Conventional armament : ( تاریخ و سیاسیات ) روایتی اسلحہ بندی ' روایتی اسلحہ ۔

Directorate of armament : (انتظامیہ) نظامت اسلحہ ۔

Limitation of armament : ( تاریخ و سیاسیات ) اسلحہ کی حد بندی ۔

Naval armament : ( تاریخ و سیاسیات ) بحری اسلحہ ۔

Reducion to armament : ( تاریخ و سیاسیات ) تخفیف اسلحہ ۔

Armament officer : (n) ( انتظامیہ ) افسر فوجی سازو سامان : افسر اسلحہ ۔

Armature : (n) [ L."armatura",f."armat-",armare ] (۱) اسلحہ : ہتھیار : زرہ بکتر ۔(۲) حیوانات یا نباتات کی بالائی پوشش جو حفاظت کے لئے ہوتی ہے ' بچاؤ خول : ذرع ۔ (۳) ناظر مقناطیس ؛ نرم لوہے کے ٹکڑے جو کسی مقناطیس کے قطبین سے ملا کر رکھے جاتے ہیں ( محافظ مقناطیس ) اور اس کی قوت زیادہ کرتے ہیں (مقناروک)

Armature winder : (n) ( انتظامیہ ) آرمیچر باندھنے والا ۔

Armed : (a) (۱) مسلح : ہتھیار سے لیس ۔(۲) وہ منقوش سپر جس میں چنگل اور پنجے متصل جگہ کی بہ نسبت مختلف رنگوں کے ہوں ؛ نقش میں چنگل اور پنجے وغیرہ بنے ہوں ۔

Armed action : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) فوجی کار روائی ۔

Armed attack : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) فوجی حملہ ۔

Armed conflict : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) فوجی تصادم ۔

Armed contest : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) فوجی مقابلہ ۔

Armed demonstration : (n) قوم کی وہ کیفیت جب کہ تظاہرات کے وقت یا غیر جانب داری کے وقت جنگ کے لئے بہر طور مسلح ہو ۔

Armed-forces : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) مسلح افواج ۔

Armed forces' medical core : (n) (انتظامیہ) مسلح افواج کا طبی دستہ ۔

Armed forces' medical series : (n) ( انتظامیہ ) مسلح افواج ۔

Armed forces officers' mess : (n) ( انتظامیہ ) طعام خانۂ افسران مسلح افواج ۔

Armed merchantman : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) مسلح بار بر دار جہاز ۔

Armed neutrality : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) مسلح غیر جانب داری ۔

Armed peace : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) مسلح امن ۔

Armed police constable : (n) ( انتظامیہ ) مسلح پولیس کانسٹبل ۔

Armed ship : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) مسلح جہاز ۔

Armed to the teeth : پورے طور پر مسلح ۔

Armed vessel : (n) Armed ship دیکھو

Armenian : (a) [ L."Armenia"] (۱) آرمنی ؛ آرمینیا کا باشندہ ؛ آرمینیا کا ۔ (۲) آرمنی کلیسا کا پیرو ۔

Armenian bole : (n) گل آرمنی ؛ گیرو ۔

Armenian stone : (n) حجر آرمنی ؛ تانبے کا نیلا کاربونیٹ جو پہلے قبض کشا کے طور پر استعمال ہوتا تھا ؛ لاجورد ۔

Armer : (n) مسلح کرنے والا ۔

Armet : (n) [ OFr."armette"] ایک گول آہنی خود ۔

Armful : (a) کولی بھر ؛ اتنی چیز جو کولی میں سما جائے ؛ ایک انبار ۔

Armhole : (n) لباس کا وہ حصہ جس میں سے ہاتھ ڈالا جاتا ہے ۔

Armiger : (n) [ L.] (۱) رئیس ؛ شریف ؛ خواب ؛ سردار ؛ منصب دار جسے خاندانی نشان لگانے کا حق ہو ۔ (۲) نائیٹ کا صلاح بردار ؛ خاندانی نشان پانے والا ۔

Armigeral : (a) سردار کا ۔

Armigerous : (a) خاندانی نشان لگانے کا مستحق ۔

Armil : (n) [ L."armus"] بادشاہت کا ایک نشان جو تاج پوشی کے وقت لگایا جاتا ہے ۔

Armilla : (n) [ L.f."armus"] (۱) کنگن ۔ (۲) تاج پوشی کا لباس ۔ (۳) ایک آہنی انگشتری ، حلقہ یا بند جس میں پہیوں کا محور گھومتا ہے ۔ (۳) ایک قدیم ہیئتی آلہ جس میں ایک مدور حلقہ خط استوا پر لگا ہوتا تھا ۔ (٤) ( نباتیات ) ریشہ ؛ کنگنہ ۔

Armillary : (a) [ L."armilla"] کنگنی ؛ برنجنی ؛ چوڑی کا ؛ ریشہ دار ۔

Armillary sphere : (n) چوڑی دار گولہ ؛ اکاش گولہ ؛ ایک گولہ جس میں خط استوا خط سرطان وغیرہ فلزی چوڑیوں سے ظاہر کئے جاتےہیں ۔

Arming : (n) (۱) مسلح کرنے کی کار روائی ؛ تسلیح ۔ (۲) کوئی دفاعی یا حفاظتی پوشش خاص کر جہاز کی ۔ (۳) کسی چیز کو اس کی غرض کے مطابق تقویت دینا یا اس کےمناسب شے سے لیس کرنا ؛ پانی کی گہرائی ناپنے والے آلہ کے پیندے میں لگی ہوئی چیز ۔ (٤) مقناروک ۔ (٥) خاندانی نشانات بنانا ۔

Arming press : (n) جلد ساز کی وہ مشین جو کتاب کی جلد پر حرفوں کو یا نقشوں کو ابھارتی ہے ۔

Arminian : (a) [ f."Arminius"] ولندیزی پروٹسٹنٹ عالم ؛ آرمینوسی ؛ عالم دینیات جس نے مسئلہ٭ جبر پر Calvin کی مخالفت کی تھی ؛ آرمینوس کا پیرو ۔

Arminianism : (n) آرمینوسیت ۔

Arminianize : (v) آرمینوسیت کی تعلیم دینا ؛ آرمینوسی بنانا ۔

Arminianizer : (n) آرمینوسیت کا معلم ۔

Armipotent : (a) [ L."armipotentem"] اسلحہ سے مضبوط ؛ مریخ کے بارے میں کہا جاتا ہے ۔

Armistice : (n) [ L."armistitium"] (۱) مہلت جنگ ؛ التوائے جنگ ؛ عارضی صلح ۔ (۲) ( مجازاً ) چند روزہ صلح ؛ متارکہ جنگ ؛ ہنگامی صلح ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) التوائے جنگ ۔

General armistice : ( تاریخ و سیاسیات ) عام التوائے جنگ ۔

Local armistice : ( تاریخ و سیاسیات ) مقامی التوائے جنگ ۔

Partial armistice : ( تاریخ وسیاسیات ) جزوی التوائے جنگ ۔

Armless : (a) (۱) بے بازو ؛ بے دستی ؛ بے شاخ ۔ (۲) غیر مسلح ؛ بے ہتھیار ۔

Armlet : (n) (۱) جوشن ۔ (۲) سمندر کا وہ حصہ جو کسی ملک کے اندر بڑھ آتا ہو ؛ شاخ دریا ؛ کھاڑی ؛ ندی ۔

Armoire : (n) [ Fr.] مخزن ؛ بخاری ( کلیسا کی ) ؛ دیکھو Ambry

Armorial : (a) نقابتی ۔

Armorial : (n) نقابتی ( کتاب ) جس میں خاندانی نشانات درج ہوں ۔

Armoric : (a) آرموریکا ( Armorica ) کا یا اس کے باشندے یا اس کی زبان ۔

Armorica : (n) [ L.] Gaul کے ایک حصہ کا نام جسے آج کل Brittany کہتے ہیں ۔

Armorican : ارموریکا ( Armorica ) کے باشندے ۔

Armoried : (a) خاندانی نشانات سے مزین ۔

Armorist : (n) علم نقابت کا ماہر یا خاندانی نشان بنانے کا ماہر ۔

Armory : (n) [ OF."armoierie",f."armoier"] علم نقابت ۔

Armour : (n) [ L."armatura"] (۱) زرہ ؛ ذرع ۔(۲) جنگی جہازوں کی فلزاتی پوشش ؛ جہازوں کی زرہ ۔(۳) حیوانات یا نباتات کے اوپر کی پوشش جو حفاظت کی غرض سے ہوتی ہے ؛ بچاؤ خول ۔(٤) نقابتی مارکہ / نشانات ۔(٥) غوطہ خوری کا لباس ۔

Coat armour : دیکھو Coat of arms

Armour : (v) زرہ پہنانا ؛ حفاظتی پوشش ڈالنا ۔

Armour bearer : (n) زرہ بر دار ۔

Armour-clad : (a) زرہ پوش ۔

Armour fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Armour-plate : (n) (۱) وہ فیلزی چادر جس سے زرہ بنتی ہے ۔ (۲) لوہے یا فولاد کی وہ چادر جو جنگی جہازوں کی پوشش کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔

Armour proof : (a) جس پر اسلحہ کا اثر نہ ہو ۔

Armour-wise : (adv) زرہ کے طور پر ۔

Armoured : (a) زرہ پہنایا ہوا ؛ زرہ پوش ( جہاز ) ۔

Armoured car : (n) بکتر بند گاڑی ۔

Armourer : (n) [ AF."armurer",f."armeure"] (۱) اسلحہ ساز ؛ ہتھیار ساز ؛ زرہ ساز ۔(۲) محافظ سلاح خانہ ؛ سلاح دار ؛ وہ افسر جو کسی جہاز یا فوج کے اسلحہ کا نگراں ہو ؛ محافظ اسلحہ خانہ ۔

Armourless : (a) بے زرہ ؛ بے پوشش ؛ خول کے بغیر بچاؤ ۔

Armourplated : آہنی زرہ پوش ۔

Armourplating : آہنی چادر پوش ۔

Armoury /-ory : (n) [ OF."armoierie"] (۱) اسلحہ خانہ ؛ ہتھیار گھر ' مسلحہ ۔(۲) ( امریکا ) کارخانہ اسلحہ سازی ۔(۳) اسلحہ ساز کی صنعت ۔

Armoury officer : (n) ( انتظامیہ ) افسر اسلحہ خانہ ۔

Armoury sentry : (n) ( انتظامیہ ) سنتری اسلحہ خانہ ۔

Armozeen : (n) [ F."armoisin /-ine"] ایک مضبوط سادہ سیاہ ریشم جو پادریوں کے لبادے یا گون میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

Armpit : (n) بغل ؛ شانے کا نچلا حصہ ؛ کنار ۔

Arms : (n) [ L."arma"] (۱) اسلحہ ' آلات حرب ۔(۲) زرہ ۔ (۳) جنگ ؛ معرکہ ' لڑائی ؛ رن ؛ پیکار ۔ (٤) پیشہ سپہ گری ' معرکہ ہائے جنگ ۔ (٥) کسی فوج کا مختلف قسم کا دستہ جیسے پیدل فوج، سوار فوج ؛ توپ خانہ اور انجینیر ۔(٦) ( قانون ) وہ چیز جو کوئی شخص غضبناک ہو کر مارنے کےلئے اپنے ہاتھوں میں اٹھالے ۔(۷) جانوروں کے وہ اعضا جو مدافعت یاحملہ کے لئے ہوں ؛ پودوں کا وہ بالائی حصہ جو دشمنوں سے حفاظت کےلئے ہو ؛ بالائی پوشش جو حفاظت کے لئے ہوتی ہے ۔ (۸) خاندانی شرافت کے نشانات جو نائیٹ اور نواب لوگوں کے سپروں پر امتیاز کے لئے بنے ہوتے تھے ' درباریوں یا انجمنوں کے نشانات ۔

An assault of (or at) arms / A passage of (or at) arms : بحثا بحثی کرنا ؛ حملہ کرنا ' تکرار ؛ فوجی لڑائی ؛ فوجی کرتب ؛ نزاع لفظی یا شمشیری ۔

Coat of arms : خاندانی نشان / مارکہ / طغرا ۔

College of arms : مدرسہ نقابت جہاں انساب کا اندراج ہوتا ہے اور مارکے عطا کئے جاتے ہیں ؛ نقیبوں کی درس گاہ جہاں انہیں سپر کے نشانات عطا کئے جاتے ہیں ۔

Fire-arms : آتشی اسلحہ ۔

In arms : مسلح ؛ ہتھیار بند ؛ جنگ کے لئے تیار ۔

In arms with : اسلحہ کے ساتھ تعینات کیا ہوا ۔

King at arms : نقیب خاص ؛ میر صاحب ۔

Man of arms / Man-at-arms : پورے طور پر مسلح نائیٹ ؛ ماہر جنگ ؛ مرد میدان ۔

Small-arms : وہ اسلحہ جن کو لے جانے اور لے آنے کے لئے گاڑی کی ضرورت نہ ہو ؛ ہلکا اسلحہ ۔

Stone of arms : ایک سپاہی کی ضرورت بھر کا اسلحہ ۔

Stand to your arms : اسلحہ کے ساتھ جنگ کی ترتیب میں آجاؤ ۔

To appeal to arms : جنگ کے لئے آمادہ ہونا یا جنگ کے لئے رجوع کرنا ۔

To arms : ہتھیار اٹھاؤ ؛ جنگ کے لئے تیار ہو جاؤ ۔

To bear arms : سپر کے خاندانی نشان دکھانا ۔

To bear arms : سپاہی بن جانا ؛ فوجی خدمت کرنا ۔

To grand or assign arms : سپر پر خاندانی نشان عطا کرنا یا مقرر کرنا ۔

To lay down arms : ہتھیار ڈال دینا ؛ جنگ ختم کر دینا ۔

To lie upon the arms : جنگ کی حالت میں ہونا ؛ جنگ کے لئے مستعد ہونا ۔

To take up arms : کھلم کھلا بغاوت کرنا ؛ جنگ پر اتر آنا ؛ جنگ کے لئے اٹھ کھڑا ہونا ؛ آمادہ پیکار ہونا ۔

To turn one's arms against : کسی سے جنگ کرنا ۔

Under arms : جنگ کی صف بندی کرنا ؛ جنگی ترتیب سے ۔

Arms clerk : (n) ( انتظامیہ ) کلرک اسلحہ ۔

Arms race : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) اسلحی مقابلہ ؛ اسلحی دوڑ ۔

Arms traffic : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) تجارت اسلحہ ۔

Army : (n) [ L."armata","armare"] (۱) فوج ؛ لشکر ؛ عسکر ؛ سپاہ ؛ قشون ۔ (۲) ٹڈی دل ؛ انبوہ کثیر ۔ (۳) منظّم جماعت یا جمعیت ۔

Irregular army : ( تاریخ و سیاسیات ) غیر رسمی فوج ؛ بے قاعدہ فوج ۔

Regular army : ( تاریخ و سیاسیات ) با ضابطہ فوج ؛ با قاعدہ فوج ۔

Salvation army : مکتی فوج ۔

Standing army : ( تاریخ و سیاسیات ) مستقل فوج ۔

The Army : فوج ؛ فوجی خدمت یا ملازمت ۔

The Blue Ribbon Army : شراب سے پرہیز رکھنے والی فوج ۔

Army commander : (n) ( انتظامیہ ) آرمی کمانڈر ؛ فوج کا کمانڈر ۔

Army corps : (n) فوج کا اہم حصہ ( میدان جنگ میں ) ۔

Army list : (n) فوجی عہدہ داروں کی سرکاری فہرست ۔

Army of occupation : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) قابض فوج ۔

Army reserve officer : (n) (انتظامیہ) محفوظ فوج کا افسر ۔

Army worm : (n) کپاس کیڑا ( ایک قسم کا بھنگا ) ۔

Arna : (n) [ Hindi."arna"] ایک قسم کی بھینس ؛ ارنا بھینس ۔

Arnica : (n) [ mod.L.] (۱) آرنیکا ؛ تمباکو کی قسم کا ایک پودا ( وسط یورپ کا ) ؛ چشم گاؤ ۔ (۲) عرق آرنیکا ۔

Arnicin : (n) آرنیکا کا تلخ بنیادی عنصر ۔

Arnicine : (n) آرنیکا میں پائی جانے والی القلی ۔

Arn't : "Are not" کا مخفف ۔

Aroar : (a) گرج کر کے ۔

Aroid : (n) [ ARUM+-OID ] ( نباتیات ) ایک قسم کا پودا ۔

Aroideous : (a) ایک قسم کے پودے کا ۔

Aroint / Aroynt : دور ہو جاؤ ؛ بھاگو ۔

Arolla : (n) [ Fr."arolle"] ایک قسم کا صنوبر کا درخت ؛ ارولا ۔

Aroma : (n) [ L."aromata"] (۱) خوش بو ؛ مہک ؛ بھینی بو ۔ (۲) بو باس ؛ (مجازاً) کوئی ایسی صفت جو کسی چیز میں جاری و ساری ہو ۔

Aromatic : (n&a) [ L."aromaticus"] (۱) خوش بو دار ؛ معطر ؛ مہکیلا ؛ جانفی ۔ (۲) مسالہ دار ؛ چٹپٹا ۔ (۳) ( کیمیا ) Benzene اور اس کی طرح کی چیزوں کا ایک نامیاتی مرکبات کے گروہ کا نام ؛ عطریات ۔

Aromatic compound : (n) ( کیمیا ) ایرومیٹک مرکبات ؛ عطری مرکبات ؛ بنزینی مرکبات ۔

Aromatic group : (n) ( کیمیا ) ایرومیٹک گروہ / گروپ ۔

Aromatic nuclei : (n) ( کیمیا ) ایرومیٹک نیو کلیائی ؛ ایرومیٹک مرکز سے ۔

Aromatic series : (n) عطری سلسلے ۔

Aromatical : (a) خوش بو دار ؛ معطر ۔

Aromatically : (adv) بطور خوش بو ۔

Aromatize : (v) [ L."aromatizare"] خوش بو دار بنانا ؛ مسالہ دار بنانا ؛ چٹپٹا بنانا ۔

Aromatizer : (n) خوش بو دار بنانے والا ؛ مسالہ دار بنانے والا ۔

Aroot : (a) جڑ پکڑے ہوئے ؛ بیخ دار ؛ مستحکم جما ہوا ۔

Aroph : (n) [ Contr.of aromaphilosophorum ] فارقلیط کی تیار کی ہوئی ادویات کا نام ۔

Around : (adv) (۱) چاروں طرف ؛ چو طرفہ ؛ چار سو ؛ ہر طرف ؛ ہر جانب ؛ ہر سمت ۔ (۲) (امریکا) ادھر اُدھر ؛ بھٹکتے ہوئے ۔

Around : (prep) گرد ؛ گردا گرد ؛ حلقہ کئے ہوئے ؛ گھیرے ہوئے ۔

Arousal : (n) جگانا یا جگائے جانے کا عمل ۔

Arouse : (v) [ A+ROUSE ] (۱) جگانا ؛ بیدار کرنا ؛ ہوشیار کرنا ؛ عمل کے لئے تحریک دلانا ۔ (۲) جاگنا ؛ اٹھنا ۔

Arouser : (n) جگانے والا ؛ بیدار کرنے والا ۔

Arousing : (n) بیدار کرنا ؛ جگانا ؛ اٹھانا ۔

Arow : (a & adv) ایک قطار میں ؛ ایک صف میں ؛ ایک خط میں ۔

Arpeggio : (n) [ It.f."arpa"] (۱) (موسیقی) گت ؛ گت بجانا ( خاص کر اوپر کے سُروں کی طرف جلدی جلدی ) ۔ (۲) تار ۔

Arpeggio : (v) جلدی جلدی گت کے سُروں کو بجانا ۔

Arpent : (n) [ L."arepennis"] زمین کی پیمائش کرنے کا ایک متروک فرانسیسی پیمانہ ۔

Arpenteur : (n) [ Fr.] اراضی پیما ؛ زمین کی پیمائش کرنے والا ۔

Arquerite : (n) [ f.(1842) Arqueros in Chili ] چاندی کا ایک اساسی ممزوج ؛ ملغم سیم ۔

Arracacha : (n) [ native Indian ] ( نباتیات ) چھتر دار پھولوں والے پودوں کی قسم جس کی جڑ پھل دار ہوتی ہے اور لوگ اسے غذا کی طرح استعمال کرتے ہیں ۔

Arrach : (n) [ Arab. ] شراب ۔

Arrah : [ Irish.] ( اینگلو آئیرش ) ارے ۔

Arraign : (v) [ L."adrationare"] (۱) الزام لگانا ؛ استغاثہ دائر کرنا ؛ نالش کرنا ۔ (۲) تہمت لگانا ؛ متہم کرنا ؛ الزام لگانا ۔ (۳) اعتراض کرنا ؛ نقص نکالنا ؛ عیب جوئی کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ کیڑے ڈالنا ۔ (٤) جواب طلب کرنا ؛ ماخوذ کرنا ۔

Arraigner : (n) الزام لگانے والا ؛ تہمت لگانے والا ؛ اعتراض کرنے والا ۔

Arraignment : (n) [ OF.ARISNEMENT ] الزام ؛ تہمت ؛ نالش ؛ اعتراض ؛ نقص ؛ عیب ۔

Arrange : (v) [ OF."arangie-r"] (۱) ترتیب دینا ؛ لگانا ؛ جمانا ؛ ٹھیک سے رکھنا ؛ بنھانا ؛ مرتب کرنا ؛ منظم کرنا ۔ (۲) قطار میں کھڑا کرنا ؛ پرا جمانا ؛ ایک صف میں کھڑا کرنا ؛ صف بندی کرنا ( فوج کی ) ۔ (۳) ( موسیقی ) بٹھانا ؛ جمانا ؛ اتارنا ؛ چڑھانا (کسی نظم یا گیت کو کسی نئی دھن وغیرہ میں) ۔ (٤) طے کرنا ؛ فیصلہ کرنا ؛ چکانا ؛ مٹانا ؛ رفع دفع کرنا (جھگڑا وغیرہ) ؛ تصفیہ کرنا ۔ (٥) پہلے سے طے کرنا یا ٹھہرا لینا ؛ تجویز کرنا ۔ (٦) انتظام کرنا ؛ آپس میں سمجھوتہ کرنا یا طے کرلینا ۔ (۷) متعلقہ اشخاص دیگر سے تفصیلات طے کرنا ۔

Arrange-payment : ( تجارت ) ادائیگی کا انتظام کریں ( بقایا ، بقایاجات ) ۔

Arrangement : (n) (۱) ترتیب ، تصفیہ ، تنظیم وغیرہ ( مندرجہ بالا معنوں میں ) ۔ (۲) مرتب ؛ ترتیب و تنظیم کا طرزو طریقہ ۔ (۳) عشق بازی ؛ معاشقہ ؛ ( ریاضی ) ترتیب ؛ ( لسانیات ) ترتیب ۔

Scheme of arrangement : (تجارت) سمجھوتہ کی اسکیم ۔

Arrangement and compromise : ( تجارت ) سمجھوتہ ۔

Arrangement of files : ( انتظامیہ ) فائلوں کی ترتیب ۔

Arranger : (n) طے کرنے والا ؛ ترتیب دینے والا ؛ تصفیہ کرنے والا ؛ تنظیم کرنے والا ۔

Arrant : (a) [ ME.variable of Erront ] ایک ہی ' چھٹا ہوا ؛ پرلے درجے کا ؛ بد ترین ؛ قبیح ؛ نابکار ۔

Arrantly : (adv) حقارت سے ۔

Arras : (n) [ Arras in Artois ] (۱) مشجر ( کپڑا ) دیبا ۔ (۲) منقش پردہ ؛ بیل بوٹے دار پردہ ( دیوار کے لئے ) ۔

Arrased : (a) بیل بوٹے دار پردے سے ڈھکا ہوا ۔

Arrasene : (n) کشیدہ کاری میں استعمال کا اون اور ریشم ۔

Arrastre : (n)[ L."rastrum"] خام دھات کو پیسنے کا ایک آلہ ۔

Arrau : (n) [ Maipure"arrau"] ایک بڑا کچھوا ۔

Array : (n) [ ME."aray",OFr."areyer"] (۱) صف ؛ ترتیب ؛ تنظیم ؛ پرا ۔ (۲) فوجی طاقت ؛ فوجی لشکر ؛ صف آرائی ۔ (۳) پرا ؛ جمگھٹا ؛ انسانوں یا اشیاء کا ایک ایسا جمگھٹا جس سے اثر پڑے ؛ جھرمٹ ؛ جوڑی کی ترتیب وار فہرست ۔ (٤) (تاریخ) بے قاعدہ فوج کو مسلح کرنا ؛ ( شماریات ) قطار ۔ (٥) ( شاعری ) لباس ؛ کپڑے ؛ پوشاک ؛ آرائش ۔

Array : (v) [ ME."arai","aray",Fr."arai"] (۱) جنگ کے لئے آمادہ کرنا ؛ صف آرائی کرنا ؛ پرا جمانا ( فوج ) ۔ (۲) (قانون) جیوری ترتیب دینا ۔ (۳) سنگارنا ؛ سنوارنا ؛ لباس فاخرہ پہنانا ۔ (٤) کپڑے پہننا ؛ کپڑے پہن کر تیار ہونا ؛ لباس پہننا ۔ (٥) سجانا ؛ آراستہ کرنا ؛ سنوارنا ۔ (٦) ( مجازاً ) بنا سنوار کر پیش کرنا ؛ متصف کرنا ۔

Commissioner of array : بے قاعدہ فوج کو مسلح کرنے والا ۔

In evil array : بری حالت میں ۔

Array arrangement : (n) ( ریاضی ) قطاری ترتیب ۔

Arrayal : (n) فوج کو جمع کرنا ۔

Arrayer : (n) سجانے والا ؛ آراستہ کرنے والا ؛ سنوارنے والا ۔

Arrayment : (n) لباس ؛ پوشاک ۔

Arrear : (n) [ ME."arere",OF."arere"] (۱) عقب ؛ پچھلا حصہ ( جلد وغیرہ کا ) ۔ (۲) بقایا ؛ باقی ؛ وصول طلب قرضے ۔

In arrear : بقایا (خاصکر مطالبات کا) ؛واجب الادا قرضہ ۔

In arrear of : پس ماندہ ؛ پیچھے ۔

In arrears : پس ماندہ ؛ پیچھے ۔

Arrearage : (n) [ ME."arer-",a.OF."arerage"] (۱) پس ماندگی ؛ پھسڈی پن ؛ پیچھے رہنا ۔ (۲) بقایا ؛ حساب ادا شدنی ؛ وصول طلب بقایا ؛ واجب الادا بقایا ۔ (۳) کوئی چیز جو محفوظ رکھی جائے ؛ مد محفوظ میں ؛ کوئی چیز جو لگا رکھی جائے ۔ (٤) (جمع میں) قرض ؛ دام ؛ مطالبات ؛ ادا شدنی ؛ واجب الادا ۔

Arrect : (a) [ L."arrectus"] (۱) ( کانوں کے متعلق ) کھڑے ہوئے : کنوتیاں بدلے ہوئے ۔ (۲) (مجازاً) چوکنا : چوکس : خبر دار : ہوشیار ۔ (۳) ( نباتیات ) ایستادہ ۔

Arrendator : (n) [ L."arrendare"] سالانہ مال گذاری پر کھیتی کرنے والا یا کھیت دینے والا ۔

Arrenotokous : (a) [ Gr."arren-+-tokos"] خود زا مادہ کے بارے میں استعمال کیا جاتا ھے جو نر بچے پیدا کرتی ھے ۔

Arrenotoky : (n) خود زا مادہ جانوروں کا نر بچے پیدا کرنا ۔

Arrent : (v) [ Fr."arrenter"] مال گذاری پر کھیت اٹھانا ( خاص کر جنگل والی زمین وغیرہ کو ) : مال گذاری پر زمین بندوبست یا کھیتی کرنا ۔

Arrentable : (a) لگان کے قابل ۔

Arrentation : (n) لگان : مال گذاری ۔

Arrest : (v) [ late L."adrestare"] (۱) روکنا ' تھامنا : بات رکھنا ۔ (۲) پکڑنا : گرفتار کرنا : ماخوذ کرنا : حراست میں لینا (قانونی حکم کی بنا پر ) ۔ (۳) جلب کرنا : منعطف کرنا ( توجہ کو ) : توجہ مبذول کرنا : توجہ منعطف کرنا : متوجہ کرنا ۔ (٤) ضمانت کے طور پر لینا ۔ (٥) (غلط استعمال) چھین لینا : تحریفی ۔

To arrest judgement : امتناع حکم : تعرض اجرائے حکم : فیصلہ کے بعد بھی غلطی کی بنا پر مقدمہ کو روکے رھنا ۔

Arrest : (n) (۱) ٹھہراو : روک : رکاؤ : توقیف : گرفتاری : روک تھام : حراست ۔ (۲) ضبطی : قبضہ ۔ (۳) قانون گرفتاری : پکڑ لینا ۔ (٤) قید : حبس : گرفتاری : جیل میں ڈالنا : حوالات میں رکھنا ۔

Under arrest : زیر گرفتاری : جس پر حکم گرفتاری کا ھو چکا ھو ۔

Arrest of judgement : التوائے فیصلہ ۔

Arrest of vessel : ( تاریخ و سیاسیات ) جہاز کی گرفتاری ۔

Arrestable : (a) قابل توقیف : قابل گرفتاری ۔

Arrestation : (n) گرفتاری : توقیف ۔

Arrested : (a) گرفتار ' رکا ھوا ۔

Arrested vessel : (n) (تاریخ و سیاسیات) گرفتار شدہ جہاز ۔

Arrestee : (n) جس کے ھاتھ میں جانداد بحکم امتناعی روک دی جائے ۔

Arrester : (n) روکنے والا : گرفتار کرنے والا ۔

Arresting : (a & n) روکنا ' گرفتار کرنا ' متوجہ کرنے والا ' توجہ کو روکنے والا ' (لسانیات) ضبطی ۔

Arresting chest pulse : (n) ( لسانیات ) ضبطی جنبش نفس ۔

Arresting consonant : (n) ( لسانیات ) ضبطی مصمتہ ۔

Arresting pulse : (n) ( لسانیات ) ضبطی نبض ۔

Arresting segment : (n) ( لسانیات ) ضبطی قطعہ ۔

Arresting vessel : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) گرفتار کرنے والا جہاز ۔

Arrestingly : (adv) توجہ کو روکنے کے طور پر ۔

Arrestive : (a) روکنے والا : امتناعی : منعطف کرانے والا : جالب توجہ ۔

Arrestment : (n) امتناع ' روک ' روکنا ' گرفتاری ' ضبطی ' توقیف ' قبضہ : قرقی ۔

Arret : (n) [ Fr.OF."arest"] فیصلہ (عدالت کا یا بادشاہ کا) ۔

Arrha : (n) [ Gr."arra con"] (۱) زر بیعانہ : بیع بیعانہ ۔ (۲) عہدو پیماں ۔

Arrhal : (a) زر بیعانہ کا : بیع بیعانہ سے متعلق ۔

Arrhizal / Arrhizous : (a) [ Gr."a+rhiza"] ( نباتیات ) بے جڑ ۔

Arrhythmic : (a) [ A+RHYTHMIC ] بلا ترتیب : بلا قاعدہ ( خصوصاً نبض ) ۔

Arrhythmical : (a) بلا ترتیب : بے قاعدہ ( خصوصاً نبض ) ۔

Arrhythmically : (adv) بے قاعدہ رفتار سے ' بلا ترتیب ' بے قاعدہ طور پر ۔

Arrhythmy : (n) [ Gr."arrythmia"] عدم توازن ۔

Arriere : (n) [ OF."arere"] Arrar کی ترکیبی شکل ۔

Arriere ban : (n) [ Fr.] (۱) باج گزار طلبی ؛ کسی بادشاہ کا وہ حکم نامہ جس کے ذریعہ ماتحت خراج گزاروں کو فوجی خدمت کے لئے طلب کیا جائے ۔ (۲) باج گزاروں کی وہ جماعت جو فوجی خدمت کیلئے طلب کی جا سکے ۔ (۳) خراج گزاروں کی خدمت ۔ (٤) طبقہ امرا ؛ طبقہ اعیان ۔ (٥) ادنیٰ درجہ کے باج گزاروں کی طلبی ۔

Arriere-band : (n) فوج کا عقبی دستہ ۔

Arriere-fee : (n) ماتحت جاگیر دار ؛ باج گزار ۔

Arriere-fief : (n) ماتحت جاگیر دار ؛ باج گزار ۔

Arriere pensee : (n) [ Fr.] مخفی غرض یا غائط ؛ مخفی مدعا ؛ مدعا جو ظاہر نہ کیا جا سکے ۔

Arriere-supper : (n) رات کا کھانا جو تاخیر سے کھایا جائے ۔

Arris / Aris : (n) [ Fr."areste"] وہ دھار دار تیز کنارا جو دو زاویہ دار سطحوں کے باہمی اتصال سے پیدا ہوتا ہے، مثلاً نشور کا کنارہ ؛ کگر ۔

Arris-fillet : (n) ایک مثلثی چوبی ٹکڑا جو دیوار کے سہارے سلیٹوں کو کھڑا کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Arris-gutter : (n) کگر دار نالی جس کی شکل 'V' جیسی ہوتی ہے ۔

Arris-ways / Arris-wise : (adv) کگر کی طرح سے ۔

Arrish / Ar(r)ish / Aresh : (n) [ Variant of"eddish"] کھونٹی ؛ ٹھونٹھ ؛ وہ کھیت جس میں ٹھونٹھ ہو ۔

Arrival : (n) [ AF."arrivaille",f."arriver"] (۱) پہنچنا ؛ ورود ؛ منزل مقصود پر رسائی ؛ آمد ۔ (۲) آ موجود ہونا ؛ جاپہنچنا (عین موقع پر) ۔ (۳) شخص وارد شدہ ۔ (٤) ( محاورہ ) نو مولود ؛ ننھا مسافر یا مہمان ۔ (٥) جہاز کا ساحل پر پہنچ جانا ؛ جہاز کا کنارے پر لگ جانا ۔

For arrival : وہ سامان جو جہاز کے بندرگاہ پر پہنچنے کے بعد اتارا جائے ۔

Arrival notice : (n) ( تجارت ) اطلاع آمد ۔

Arrive : (v) [ L."arribare /-adripare"] (۱) آنا ؛ پہنچنا ؛ وارد ہونا ؛ منزل مقصود پر پہنچنا ۔ (۲) اشیاء لایا جانا ؛ پہنچایا جانا ۔ (۳) ( وقت ) آنا ؛ آ پہنچنا ۔ (٤) (واقعات کا) رونما ہونا ؛ ظاہر ہونا ؛ وقوع میں آنا ؛ وقوع پذیر ہونا ۔

Arriver : (n) منزل مقصود پر آپہنچنے والا ۔

Arroba : (n) [ Arab ] ہسپانیہ یا ہسپانوی امریکہ میں مستعمل ایک پیمانہ جس کی معیاری قیمت ۲٥ ہسپانوی یا ۳٦-۲٥ انگریزی پونڈ ہوتا تھا ؛ سیّال چیزوں کو ناپنے کا وہ پیمانہ جو ۲.٦ سے ۳.٦ گیلن تک ناپے ۔

Arrogance : (n) [ L."arrogantia"] تحکم ؛ گھمنڈ ؛ تکبر ؛ نخوت ؛ خود بینی ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) تکبر ۔

Arrogancy : (n) [ L."arrogantia"] نخوت ؛ تکبر ؛ غرور ؛ گھمنڈ ؛ خود بینی ۔

Arrogant : (a) [ L."arrogantem"] (۱) تحکمانہ ۔ (۲) گستاخ ۔ (۳) دیدہ دلیر ؛ جسارت آمیز ۔ (٤) مدفع ؛ مغرور ؛ متکبر ؛ گھمنڈی ؛ دماغ دار ؛ خودبین ۔

Arrogantly : (adv) تحکمانہ ؛ مغرورانہ ؛ متکبرانہ ۔

Arrogate : (v) [ L."arrogat","adr-","arrogare"] (۱) ادعا کرنا ؛ انصاف بیجا کرنا ؛ بیجا دعویٰ کرنا ۔ (۲) نا جائز حقوق کا دعوی کرنا ( دوسرے کے لئے ) ۔ (۳) غصب کرنا ۔ (٤) (رومن قانون ) متبنی کرنا ، گود لینا ۔

Arrogatingly : بطور ادعا ؛ بیجا دعویٰ کی رو سے ۔

Arrogation : (n) [ L."arrogationem"] جھوٹا دعویٰ ؛ ادعائے باطل ؛ بے جا دعویٰ ۔

Arrogator : (n) بے جا دعویٰ کرنے والا ۔

Arrondi : (a) [ Fr.] گول کیا ہوا ( نقابت ) ۔

Arrondissement : (n) [ Fr."arrondiss-","arrondi"] فرانسیسی تحصیل یا حصہ صوبہ ؛ ( تاریخ و سیاسیات) فرانس کا انتظامی حلقہ ۔

Arrow : (n) [ OE."earh for arh"] (۱) بان ؛ ناوک ؛ تیر ؛ خدنگ ؛ پیکانی علامت ؛ تیر کی شکل کا ایک زیور ۔ (۲) فلکیات کا تیر / قوس ؛ برج قوس ۔ (۳) کسی درخت یا پودے کا نمایاں کونپل ۔ (٤) ( قلعہ ) وہ تعمیر جو پوشیدہ راستے کو ملاتا ہو اور جو پشتہ کے زاویہ خارجہ کے اوپر رکھی ہو ۔

Broad arrow : (۱) پیکانی علامت۔ (۲) انگریزی محکمہ ذخائر حربی کا نشان۔ (۳) جس میں چوڑا پیکان لگا ہو۔

Chisel shaped arrow : (تاریخ) چھینی کی شکل کا تیر۔

Iron-tipped arrow : (تاریخ) آھنی انی والا تیر : لوھے کی انی والا تیر۔

Lop-sided arrow : (تاریخ) خمیدہ تیر : ٹیڑھا تیر۔

Rhomboid arrow : (تاریخ) اڑا تیر۔

Transverse arrow : (تاریخ) عرضی تیر۔

Triangular arrow : (تاریخ) تکونا تیر۔

Arrow : (v) کلیوں کا نکل آنا جیسے نیشکر میں ھوتا ھے۔

Arrow butt : (n) (تاریخ) تیر کا دستہ۔

Arrow diagram : (n) (ریاضی) تیر دار شکل۔

Arrow-grass : (n) ایک قسم کی گھاس اندر سے جس کی نمو ھوتی ھے۔

Arrow head : (n) پیکان : نوک تیر : سوفار؛ تیری علامت۔

Broad arrow head : (۱) چوڑے پیکان۔ (۲) چوڑے پیکان رکھنے والی کوئی چیز۔ (۳) چوڑے پیکان کا کوئی نشان۔ (٤) ایک قسم کا پودا جس کے پتے تیر کی طرح ھوتے ھیں۔

Hollow-based arrow-head : (تاریخ) پولی انی کا تیر۔

Leaf-shaped arrow-head : (تاریخ) پتی کی شکل کا تیر۔

Arrow-headed : (a) پیکان نما (خصوصاً خط پیکانی : خط میخی) : تیر کی نوک جیسی شکل کا۔

Arrow-loop : (n) ایک تنگ سوراخ یا کھڈا جس میں سے تیر چلایا جائے۔

Arrow-plant : (n) درخت صنوبر کی ایک قسم۔

Arrow-root : (n) (۱) ارا روٹ۔ (۲) ارا روٹ کا نشاستہ اور اس نشاستہ سے بنی ھوئی غذا۔

Arrow-slit : (n) (تاریخ) تیر کی درز : ایک تنگ سوراخ کا کھڈا جس میں سے تیر چلایا جائے۔

Arrow-smith : (n) تیر کا آھنی سوفار یا پیکان یا نوک بنانے والا۔

Arrow-sneak : (n) ایک قسم کا پودا۔

Arrow-stitch : (n) تکونی ترپن ' زنجیر (بخیہ) (جس سے عورتیں مخرم میں وصیل کی ھڈی سی لیتی ھیں)۔

Arrow-wise : (a) تیر کی طرح۔

Arrow-wood : (n) امریکا کا وہ درخت جس کا تنا سیدھا ھوتا ھے جس سے وھاں کے Red Indians اپنے تیروں کا چھڑ بناتے ھیں۔

Arrowed : (a) تیر کی شکل کا بنا ھوا : تیر لگا ھوا۔

Arrowy : (a) ناوک صفت : پیکانی ' تیر سا۔

Arroyo : (n) [med.L."arrogium"] ایک ندی یا چشمہ : ندی کی تہہ۔

Arry : (n) ایک کم اصل خوش مزاج اور خوش گفتار شخص۔

Arryish : (a) منہ پھٹ : پُر مذاق۔

Arsedine : (n) تانبے اور جستے کے ایک سنہری رنگ کا ایک ممزوج : ذچ سونا۔

Arsen- : (Arsenic) کا مخفف جو جزو ترکیبی ھے۔

Arsenal : (n) [Arab."accina ah"] (تاریخ و سیاسیات) اسلحہ خانہ۔

Arsenal of democracy : (تاریخ و سیاسیات) جمہوریت کا گڑھ۔

Arsenate / Arseniate : (n) (کیمیا) آرسینیٹ : سنکھیا کے تیزاب کا نمک۔

Arsenetted : (a) سنکھیا سے کیمیاوی طور پر ملا ھوا۔

Arsenic : (n) [L."arsenicum".a Gr."arsenicon"] ھڑتال : زرنیخ : سنکھیا : سم الفار : زھر۔

Flower of arsenic : سنکھیا کے پھول : گل زرنیخ۔

Red arsenic : زرنیخ سرخ۔

White arsenic : زرنیخ سفید۔

Arseno- : جزو ترکیبی بمعنی " Arsenic " ۔

Arseno-molydate : (n) ( کیمیا ) آسینو مالیڈیٹ ۔

Arsenocrocite : (n) دیکھو Arsenio-sidrite

Arsenolite : (n) سفید سنکھیا معدنی شے کی حیثیت سے ؛ ( کیمیا ) آرسینولائٹ ۔

Arsenopyrite : (n) لوھے کا بنیادی Arseno-sulphate ؛ ( کیمیا ) آرسینو پائرائیٹ ۔

Arsenotyphoid : (n) ( کیمیا ) آرسینو ٹائیفائیڈ ۔

Arsheen : (n) [ Russ ] روس اور ترکی میں لمبائی / طول ناپنے کا پیمانہ ۔

Arsine : (n) ایک کیمیاوی مرکب ؛ ( کیمیا ) آرسین ۔

Arsis : (n) [ Gr."arsis"] (۱) تال میں پاؤں کو پٹکنا ۔ (۲) انگریزی شعر کی بحر میں لفظ کا وہ جزو جس پر آواز کا زور پڑے ۔ (۳) آواز کو بلند ترین سر تك اٹھانا ؛ زور سے الاپنا ۔ (٤) بحر کے پہلے ھجا پر آواز کو بلند کرنا ۔

Arson : (v) [ late.L."arsonem"] (۱) آتش زنی ؛ آگ لگی ؛ عمداً آگ لگا دینا ۔ (۲) اپنے بیمہ شدہ گھر کو آگ لگا دینا بیمہ کمپنی کو دھوکا دینے کے ارادے سے ۔

Art : (n) [ L."artem"] (۱) استادی ؛ کاریگری ؛ فن ؛ ھنر مندی ؛ مہارت ۔ (۲) صناعی ؛ کاریگری ؛ صنعت ۔ (۳) تراش خراش ؛ نوك پلك نکالنا ؛ بات پیدا کرنا ( خاص کر نقاشی میں ) ۔ (٤) (جمع میں) فنون ۔ (٥) کسی علم کا عمل ۔ (٦) صنعت و حرفت ؛ پیشہ و حرفہ ۔ (۷) اھل حرفہ کی پنچایت ۔ (۸) سلیقہ ؛ ھنر ؛ ڈھنگ ؛ ڈھب ۔ (۹) عیاری ؛ ھوشیاری ؛ مکاری ؛ کیاوی ؛ چال ؛ فریب ؛ داؤں ؛ گھات ؛ حکمت عملی ؛ نیرنگ ؛ حیلہ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) آرٹ ؛ فن ۔

Abstract art : مجرد فن ؛ دقیق فن ؛ نازك فن ؛ مشکل فن ۔

Biomorphic art : ( تاریخ ) ذی روحی فن ۔

Yellow arsenic : زرنیخ زرد ۔

Arsenic : (a) سنکھیا کا ۔

Arsenic- : سنکھیا سے ماخوذ ۔

Arsenic bloom / Arsenic glass : (n) ( کیمیا ) آرسینك پھول ؛ Arsenic کا مرکب ۔

Arsenic hydride : (n) ( کیمیا ) آرسینك ھائیڈرائڈ ۔

Arsenical : (a) [ L."arsenicum+-AL ] ھڑتالی ؛ زرنیخی ؛ سنکھیا کا ؛ (کیمیا) آرسینکی ؛ سم الفاری ۔

Arsenical pyrite : (n) ( کیمیا ) آرسینك پائرائیٹ ۔

Arsenicate : (v) سنکھیا ملانا یا سنکھیا میں بجھانا ۔

Arsenicated : (a) سنکھیا میں ملایا ھوا ۔

Arsenicism : (n) وہ بیماری جو سنکھیا سے پیدا ھوتی ھے ۔

Arsenicite : (n) ایك قسم کی معدنی شے ۔

Arsenicized : (a) سنکھیا میں بجھایا ھوا یا اس میں حل کیا ھوا ۔

Arsenicophagy : (v) سنکھیا کھانا ۔

Arsenicsiderite : (n) ( کیمیا ) آرسینك سائیڈیرائیٹ ؛ ایك ریشہ دار زردی مائل بھوری معدنی شے ۔

Arsenide / Arseniuret: (n) ( کیمیا ) آرسینك اور دوسرے عنصر یا نامیاتی اصلیہ کا اصلی اتصاق ۔

Arseniferous : (a) (کیمیا) آرسینك بردار ؛ آرسینك بھرا ۔

Arsenio- : جزو ترکیبی ۔

Arsenio-siderite : (n) ایك قسم کی ریشہ دار زردی مائل بھوری معدنی شے جس میں سنکھیا کا تیزاب ملا ھوتا ھے ۔

Arsenious : (a) سنکھیا دار ؛ سنکھیلا ؛ زرنیخ آمیز ؛ جسمیں سنکھیا بطور جزو کے ملی ھوئی ھو ۔

Arsenious oxide : (n) ( کیمیا ) آرسینیس آکسائیڈ ۔

Arsenite : (n) ( کیمیا ) آرسینیس ترشہ کا نمك ؛ آرسینائیٹ ۔

Arseniuretted : (a) سنکھیا ملا ھوا ۔

Black art : جادو ؛ سحر ۔

Cave art : ( تاریخ ) غاروں کی مصوری ۔

Cycladic art : ( تاریخ ) سائیکلیڈی فن ۔

Egyptian art : ( تاریخ ) مصری فن ۔

Fine arts : فنون لطیفہ ؛ فنون ظریفہ ۔

Franco - cantabrian art : ( تاریخ ) فرانسیسی کینٹبری فن ۔

Geometrical art : ( تاریخ ) اقلیدسی فن ۔

Graphic art : ( فلسفہ و نفسیات ) ترسیمی آرٹ ؛ گرافك آرٹ ۔

Plastic art : ( فلسفہ و نفسیات ) تشکیلی آرٹ ۔

The arts : صنائع مستظرفہ یا فنون لطیفہ ۔

To be art and part کسی کام میں ہرطرح مصروف یا شریك ہونا ۔

Words and terms of arts : وہ الفاظ جو کسی خاص پیشہ یا فن کے لئے مخصوص ہوں ؛ اصطلاحات ۔

Art : (v) دیکھو 'BE'

Art and part : (n) ساخت و پرداخت ؛ تدبیر و عمل ؛ تدبیر و تکمیل ۔

Art executive : (n) ( انتظامیہ ) ناظم فن ۔

Art form : (n) فن کی کوئی خاص صنف ۔

Art-film : (n) متحرك تصویر جو خالص فنی یا تجرباتی نقطہ نظر سے بنائی جائے ۔

Art impulse : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) فنی میلان ؛ تشویق فن ۔

Art-like : (a) (۱) مثل فن ؛ فن کے مشابہ ؛ فن کے مطابق ۔(۲) اصول فن کے مطابق ؛ قواعد فن کے مطابق ۔

Art of diplomacy : ( تاریخ و سیاسیات ) فن سفارت ؛ ڈپلومیسی کا فن ۔

Art school : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) آرٹ اسکول ۔

Art song : (n) غنائی گیت ۔

Art theatre : (n) ایك تھیٹر جو خصوصی طور پر فن کارانہ ڈرامے یا فلمیں پیش کرتا ھے ۔

Artemisia : (n) [Gr."artemisia"] تلخ یا خوش ذائقہ پودوں کا ایك خاندان ؛ جنس افنیتن ؛ مروا ؛ دونا ۔

Arteria : (v) [L.] شریان مہیا کرنا یا شریان کو گویا مہیا کرنا ۔

Arteria : (v) [L.] شریان مہیا کرنا یا شریان کو گویا مہیا کرنا ۔

Arterial / Arterious : (a) [Fr."arterial"] شریانی ؛ مثل شریانی ۔

Arterial arches : (n) ( حیوانیات ) شریانی کمانیں ۔

Arterial drainage : (n) پیچ در پیچ نالی ؛ شاخ درشاخ نالیاں ۔

Arterial system : (n) ( حیوانیات ) شریانی نظام ۔

Arterialization : (n) وریدی خون کو شریانی خون میں تبدیل کرنا ۔

Arterialize : (v) شریانی خون بنانا ؛ شریانی نظام فراہم کرنا ۔

Arterio- : [Gr."arterio-"] جزو ترکیبی "شریان کا"۔

Arteriography : (n) شریانوں کی باضابطہ تشریح ۔

Arteriole : (n) [mod. L."arteriola"] ایك باریك یا آخری حصہ کا شریان ؛ شریانك ؛ راضح ؛ (حیوانیات) شریانیہ ؛ رواضح ۔

Arteriology : (n) علم الشریان ؛ شریانیات ۔

Arteriosclerosis : (n) صلابت شریان ؛ تصلب شریان ۔

Arteriotomy : (n) فصد کھولنا ؛ رگ زنی ؛ شریان شگافی ۔

Arteriotomist : فصّاد ؛ رگ زن ۔

Arteritis : (n) [L."arteria"+ITIS] ورم شریان ؛ سوزش شرائین ۔

Artery : (n) [L."arteria"] (۱) نس ؛ شریان ؛ وہ نس جو دل سے بدن میں خون پہنچاتی ھے ۔ (۲) (مجازاً) مواصلات کے شاخ در شاخ نظام میں خاص راہ ۔

Artesian : (a) [Fr."artesien", f. OF."Arties"] فواری ۔

Artesian well : (n) فواری کنواں ؛ پھواری کنواں ۔

Artful : (n) پر فن : فریبی ؛ چال باز ؛ دغا باز ؛ چالاک ؛ هشیار ؛ عیارانه ؛ حیله آمیز ؛ حیله گر ؛ مصنوعی ؛ صنعتی ۔

Artfully : (adv) مکاری سے ؛ عیاری سے ۔

Artfulness : (n) مکارپن ؛ عیار پنا ؛ حیله سازی ' حیله گری ۔

Arthritic : (a) [ME. "artetyke", orig., a. OF." artetique"] (۱) گٹھیا یا وجع مفاصل کے متعلق ۔ (۲) گٹھیا کا مریض ؛ مفصلی ۔

Arthritis : (n) [Gr."arthron"] (۱) سوزش مفاصل ۔ (۲) گٹھیا ؛ وجع مفاصل ؛ نقرس ۔

Arthritism : (n) گٹھیا کی بیماری میں مبتلا ہونے کا مزاج ۔

Arhtro -: [Gr."arthron"] جزو ترکیبی بمعنی جوڑ ، مفصل ۔

Arthrodia : (n) [Gr."arthrodes"] فصل بندی جس میں ھڈیاں یا تو مسطح ھوتی ھیں یا قدرے محدب یا مجوف ھوتی ھیں جیسے کاندھے کا جوڑ ؛ مفصل ؛ جوڑ ۔

Arthrodial : (a) فصل بندی کا یا اس سے متعلق ۔

Arthrodynic : (a) درد مفاصل یا مزمن گٹھیا سے متعلق ۔

Arthrography : (n) شرح مفاصل ؛ مفاصل نگاری ۔

Arthrology : (n) [Gr."arthron-+logia"] مفصل شناسی یا بند شناسی ؛ مفصلیات ؛ علم المفاصل ۔

Arthropathy : (n) جوڑوں کا درد ؛ مرض مفصل ۔

Arthroplasty : (n) جوڑوں کی پلاسٹک جراحی ۔

Arthropoda : (n) [Gr."arthron+pus"] أرتھرو پوڈا ؛ جوڑدار پیروں والا جانور ؛ مفصل دار پاؤں والا جانور ؛ مفصل پایاں ؛ بند دار ٹانگوں والا جانور ۔

Arthropodal / Arthropodous: (a) مفصل دار پیروں والے جانوروں کا ۔

Arthrosia : (n) دیکھو Arthritis

Arthrosis : (n) جوڑ بندی ؛ مفصلیت ۔

Arthrostome : (n) مفصل دارجانوروں کا منہ ۔

Arthrozoic : (n) کثیرالخلیا جانوروں ( Metazoa ) کا چھٹا سلسله ۔

Artiad : (n) [Gr."artios "] هموار مساوات کا ایك عنصر یا اساس ۔

Artichoke : (n) [Sp. Arab. al-kharshofa=Arab. al-kharshuf] الخرشف ؛ انگنار ؛ کنگر فرنگی ؛ ارد شاهی ؛ خرشف ؛ هاتھی چوك ۔

Jeruselem artichoke : ایك قسم کا سورج مکھی ۔

Article : (n) [L."articulus"] (۱) فقرہ ؛ کسی تحریر یا تصنیف کا کوئی حصه ( جو بجائے خود مکمل هو ) ۔ (۲) دفعه ؛ فقرہ (اقرار نامے وغیرہ کا ) ۔ (۳) مضمون ؛ مقاله ۔ (٤) مخصوص حصه ؛ خاص چیز ۔ (٥) مخصوص شے ؛ اسباب متاع ؛ فصل ۔ (٦) گنار ۔ (۷) شرط ۔ (ریاضی ) دفعه ؛ ( انتظامیه ) دفعه ؛ مضمون ؛ فقرہ ؛ ( لسانیات ) حرف تعریف ؛ (تاریخ و سیاسیات ) دفعه ؛ جزو ؛ شے ۔ (۸) (حیوانیات) مفیصل ؛ چھوٹا جوڑ ۔

An article of : وہ چیز جو کسی عنوان کے تحت آئے ۔

Definite article : ( لسانیات ) حرف تخصیص ۔

Indefinite article : ( لسانیات ) حرف تعمیم ۔

In the article of : زیر عنوان ۔

Leading article : اداریه ؛ سر مقاله ؛ مقاله مدیری ۔

Lords of the Articles : اسکاٹ لینڈ کی ایك مستقل کمیٹی ۔

Article : (v) (۱) الگ الگ فقروں میں بیان کرنا یا لکھنا ؛ فقرات میں لکھنا ؛ فقرہ دار ؛ دفعه وار لکھنا ۔ (۲) مجرم ٹھہرانا ؛ دفعه عائد کرنا ۔ (۳) پابند بنانا ؛ پابند شرائط کرنا (خاص کر کارآموزی میں ) ۔ (٤) صلح نامه یا شرائط کے ذریعه انتظام کرنا ۔ (٥) شاگردی کی دفعات کا پابند کرنا ۔

**Article of agreement :** ( تجارت ) دفعہ معاہدہ ۔

**Article of apprenticeship :** ایک شاگرد اور اس کے مالک کے درمیان معاہدے کے شرائط ۔

**Articled : (a)** فقرہ دار بنایا ہوا ؛ شاگردی کی شرائط کا پابند ۔

**Articler : (n)** دفعات یا الزام عائد کرنے والا ۔

**Articles : (n)** ( انتظامیہ ) دفعات ؛ فقرات ؛ مضامین ۔

**Articles of association :** تجارتی معاہدے کے بنیادی قاعدے اور شرائط ؛ ( انتظامیہ ) ضوابط انجمن ۔

**Articles of incorporation :** دفعات کمپنی سازی ۔

**Articles of partnership :** دفعات شراکت ۔

**Articles of war :** ( تاریخ و سیاسیات ) برطانیہ اور امریکا کی بحری اور بری فوجوں کے فرمان دہی کے قاعدے اور ضابطے ۔

**Articular : (a) [L."articularis", f."articulus"]** مفاصلی ؛ جوڑ اور مفاصل کے متعلق ؛ گرہ دار ۔

**Articular facet : (n)** ( حیوانیات ) جڑنے والا رخ ۔

**Articular process : (n)** ( حیوانیات ) جوڑ ابھار ؛ جوڑ کا ابھار ۔

**Articular sensation : (n)** مفصلی حِس ۔

**Articulata : (n) [L.]** ( حیوانیات ) ذوی المفاصل ؛ ( نباتیات ) گرہ دار پودے ۔

**Articulate : (a) [L."articulatus"]** (۱) پوردار ؛ گٹھیلا ؛ گرہ دار ؛ ذی مفاصل ۔ (۲) ممیز ؛ صاف ؛ واضح ۔ (۳) جوڑ دار جانور ؛ بند دار جانور ؛ ذی مفاصل ؛ ملفوظ ؛ مفصلی ۔

**Articulate : (v)** (۱) جوڑنا ؛ گرہ لگانا ؛ جوڑ لگانا ؛ جوڑ کے ذریعہ ملانا ؛ جوڑ بندی کرنا ۔ (۲) صاف تلفظ کرنا ؛ لفظ لفظ یا حرف حرف الگ بولنا ۔ (۳) واضح طور پر ؛ ہر لفظ الگ الگ بولنا ؛ ترتیل ( لسانیات ) تلفیظ ۔

**Articulate sentence : (n)** ( لسانیات ) ملفوظ جملہ ۔

**Articulate speaking : (n)** واضح تقریر / گفتار ۔

**Articulated : (a)** ( لسانیات ) ملفوظ ۔

**Articulated sound : (n)** ( لسانیات ) ملفوظ آواز ۔

**Articulated speech : (n)** ( لسانیات ) ملفوظ تکلم ۔

**Articulately : (adv)** صاف طور سے ' واضح طور پر ۔

**Articulateness : (n)** گرہ دار ہونا ؛ واضح ہونا ؛ وضاحت ۔

**Articulation : (n) [L."articulationem", f."articulare"]** (۱) فصل بندی ' گرہ بندی ' جوڑبندی ' گانٹھ لگانا ۔ (۲) جوڑ ؛ گرہ ؛ گانٹھ ؛ پور ؛ مفصل ۔ (۳) نطق ' گویائی ۔ (٤) حرف صحیح ؛ تلفظ ' (حیوانیات) جوڑ بندی ؛ (طبیعیات) تلفظ ؛ ( لسانیات ) تلفظ ' صوت اداثی ' ( نباتیات ) گرہ ؛ گانٹھ ۔

- **Coronal articulation :** ( لسانیات ) پیش زبانی تلفظ ۔
- **Explosive articulation :** ( لسانیات ) بندشی تلفظ ۔
- **Imperfect articulation :** ( لسانیات ) ناقص تلفظ ۔
- **Implosive articulation :** ( لسانیات ) دربندشی تلفظ ۔
- **Incomplete articulation :** ( لسانیات ) ناتمام تلفظ ۔
- **Manner of articulation :** ( لسانیات ) طریق تلفظ ۔
- **Point of articulation :** ( لسانیات ) مقام تلفظ ۔
- **Region of articulation :** ( لسانیات ) علاقۂ تلفظ ۔

**Articulation type : (n)** ( لسانیات ) نوع تلفظ ۔

**Articulationist : (n)** گونگے بہرے کو تعلیم دینے والا ؛ گونگے بہرے کا معلم ۔

**Articulative : (a)** جوڑبندی ۔

**Articulator : (n) [L."articulare"]** (۱) الفاظ کا صاف صاف تلفظ کرنے والا ؛ جوڑ یا گرہ لگانے والا ۔ (۲) ڈھانچے اور ہڈیوں کو جوڑنے والا ؛ مفصالہ ؛ ( لسانیات ) تلفظ کار ۔

- **Fixed articulator :** ( لسانیات ) قائم تلفظ کار ۔
- **Flate articulator :** ( لسانیات ) مسطح تلفظ کار ۔
- **Grooved articulator :** ( لسانیات ) نالی دار تلفظ کار ۔
- **Mobile articulator :** ( لسانیات ) متحرک تلفظ کار ۔

Primary articulator : ( لسانیات ) بنیادی تلفظ کار ؛ تلفظ کار ابتدائی ۔

Secondary articulator : ( لسانیات ) ثانوی تلفظ کار ۔

Articulatory : (a) صوتی وضاحت کا ؛ (لسانیات ) تلفظی ؛ نطقی ۔

Articulatory phonetics : (n) ( لسانیات ) تلفظی صوتیات ۔

Articulatory region : (n) ( لسانیات ) تلفظی صوتیات ۔

Articulus : (n) گرہ ؛ جوڑ ؛ مفصل ۔

Artifact : (n) [L."arti+factus".] ( تاریخ و سیاسیات ) مصنوعات ؛ (حیوانیات) مصنوعہ ؛ خدعہ ۔

Artifex : (n) [L.] (۱) اهل حرفه ؛ صنّاع ؛ کاریگر ؛ دست کار ؛ جفت کار ۔ (۲) موجد ۔

Artifice : (n) [L."artificium"] (۱) ترکیب ؛ تدبیر ؛ حکمت ؛ جُگت ؛ ڈھنگ ۔ (۲) چترائی ؛ استادی ؛ مہارت ؛ کمال ؛ دستکار ؛ کاریگر ؛ موجد ۔ (۳) چالبازی ؛ حیلہ ؛ فریب ۔

Artificer : (n) [an Af of ME formation on ARTIFICE] (۱) اهل حرفه ؛ صنّاع ؛ کاریگر ۔ (۲) موجد ؛ ( انتظامیہ ) کاریگر ؛ دست کار ۔

Artificership : (n) کاریگری ؛ صنّاعی ۔

Artificial : (a) [L."artificialis", f."artificium"] (۱) فنی ؛ حرفتی ؛ صنعتی (جو کاریگری یا صنعت سے بنا ہو) ۔ (۲) مصنوعی ؛ غیر طبعی ؛ بناوٹی ؛ غیر فطری ؛ غیر قدرتی ۔ (۳) مصنوعی ؛ نقلی ؛ جھوٹ موٹ کا ؛ غیر حقیقی ؛ غیر اصلی ۔ (٤) ساختہ ؛ مصنوعی ؛ (سماجیات) بناوٹی ؛ مصنوعی ۔

Artificial accretion (of territory) : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) ارادی اضافہ ۔

Artificial advantage : (n) ( تجارت ) مصنوعی فائدہ ۔

Artificial barriers : (n) مصنوعی حد بندیاں ۔

Artificial capital : (n) ( تجارت ) مصنوعی سرمایہ ۔

Artificial classification : (n) تاریخ موالید کا مصنوعی نظام یا تقسیم ۔

Artificial disintegration : (n) ( کیمیا ) مصنوعی انتشار ۔

Artificial grasses : (n) مصنوعی گھاس جو خود رونہیں ہوتی بلکہ اُگائی جاتی ہے ۔

Artificial horizon : (n) افق مصنوعی ؛ ایک ہموار عکاس سطح جیسے سیال ساکن یا کوئی آئینہ جو زمین کی سطح پر افقی طور پر رکھا ہو اور جسے ارتفاع معلوم کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Artificial insemination : (n) مصنوعی تخم ریزی ۔

Artificial language : (n) ( لسانیات ) مصنوعی زبان ۔

Artificial larynx : (n) ( لسانیات ) مصنوعی حنجرہ ۔

Artificial line : (n) قطع دائرہ پر کے خطوط جو "جیب" اور "تماس" کے Logarithins کو بتائیں ۔

Artificial numbers : (n) لوگارتھم ( Logarithm ) ۔

Artificial palate / (false palate) : (n) (لسانیات) مصنوعی تالو ۔

Artificial radio-activity : (n) ( طبیعیات و کیمیا ) مصنوعی تابکاری ۔

Artificial radio element : (n) (کیمیا) مصنوعی ریڈیائی عنصر ۔

Artificial satellite : (n) ( طبیعیات ) مصنوعی سیارچہ ۔

Artificial system : (n) دیکھو Artificial classification

Artificial transaction : (n) ( تجارت ) مصنوعی سودا ؛ دکھاوٹی سودا ۔

Artificial transmutation : (n) ( کیمیا ) مصنوعی تبدیلی ؛ مصنوعی کایا پلٹ ( عنصر ) ۔

Artificialism : (n) ایک غیر حقیقی اصول یا اس کا عمل ۔

Artificiality : (n) تصنع ؛ بناوٹ ۔

Artificialize : (v) مصنوعی بنانا ۔

Artificially : (adv) غیر طبعی طورسے ؛ نقلی طور پر ۔

Artillerist : (n) [See ARTILLERY] گولہ اندازی کا ماہر ؛ گولہ انداز ۔

Artillery : (n) [OF."artillerie"] (۱) توپ خانہ ؛ توپ گاڑی ۔ (۲) توپیں ۔ (۳) گولہ اندازی کا علم و عمل ۔ (٤) رعد و برق ۔

Artillery company : (n) گولہ اندازوں کا دستہ ۔

Artillery park : (n) میدان توپ خانہ ۔

Artillery train : (n) توپ گاڑی ۔

Artillerying : (n) گولہ اندازی ۔

Artilleryman : (n) توپچی ؛ گولہ انداز ۔

Artilleryship : (n) توپ بازی ؛ گولہ اندازی کی مہارت / مشق ۔

Artiodactyl (e) : (a) [Gr."artios+dactylos"] (حیوانیات) جس کے پاؤں کی انگلیاں صفت عدد میں ہوں ۔

Artisan : (n) [It."artigiano", late L."artitianus", f."artitus"] دست کار ؛ صنّاع ؛ اہل حرفہ ؛ فن کار ؛ (معاشیات) دست کار ؛ (انتظامیہ) کاریگری ۔

Artist : (n) [L."artista"] (۱) صنّاع ؛ کاری گر ؛ صنعت گر ؛ صنعت کار ؛ فنون لطیفہ کا ماہر ؛ فنکار ؛ کلا کار ۔ (۲) استاد ؛ باکمال ؛ گنی ؛ فنکار ؛ حسن کار جسکا پیشہ کوئی فنون لطیفہ ہو ؛ ہنر مند ؛ آرٹسٹ ؛ (تاریخ و سیاسیات) فن کار ؛ آرٹسٹ ۔

Artistdom : (n) صنّاعیت ۔

Artiste : (n) [Fr.] پیشہ ور مغنّی ؛ رقاص ؛ رقاصہ ؛ کلاونت ۔

Artistess : (n) زن فن کار ۔

Artistic : (a) پر صنعت ؛ با صنعت ؛ صنعت کارانہ ؛ صنعتی ؛ فنکارانہ ؛ جمالیاتی ۔

Artistically : (adv) فن کے ساتھ ؛ فن کارانہ ؛ استادانہ ۔

Artistlike : (a) مثل فن کار ۔

Artistly : (adv) فن کارانہ ۔

Artistry : (n) تحصیل فنون لطیفہ ؛ صنّاعانا ؛ صلاحیت یا استعداد ؛ ہنر پیشگی ۔

Artless : (a) (۱) بےہنر ؛ اناڑی ؛ ناتراشیدہ ؛ انگھڑ ۔ (۲) بھدا ؛ بھونڈا ۔ (۳) بے تصنع ؛ سادہ ۔ (٤) سادہ ؛ بھولا ؛ معصوم ؛ سادہ لوح ؛ مخلص ؛ بے نیرنگ ۔

Artlessly : (adv) سادگی سے ؛ تصنع سے ؛ بے ہنری سے ۔

Artlessness : (n) سادگی ؛ معصومیت ؛ سادہ لوحی ؛ بےنیرنگی ۔

Artocarpad : (n) [L."artocarpus"] (نباتیات) ایک قسم کا درخت جو Breed-fruit کے گروپ کا ہوتا ہے ۔

Artocarpeous /-pous : (a) Artocarpad کا یا اس سے متعلق ۔

Artotyrite : (n) [L."artotyrita"] ایک فرقہ جس نے مقدس عشائے ربانی کی تقریب منائی تھی روٹی اور پنیر سے ۔

Arts-man : (n) فن یا فنون کا ماہر ۔

Arum : (n) [L.a. Gr."aron"] ارم ؛ درنمو ؛ پودوں کی ایک قسم ۔

Arum lily : سفید سوسن یا زنبق ۔

Arundinaceous : (a) [L."arundinaceus"] نرسل جیسا یا نرسل کا ؛ نرسل بھرا ؛ نَے نما ۔

Arval /-el /-ill : (a) جوتے ہوئے کھیت کا یا اس سے متعلق ؛ فصلی ؛ مزروعہ ۔

Arval Brethren : (n) قدیم روم میں پادریوں کا ایک جامعہ جو اچھی فصل حاصل کرنے کے لئے دیوتا کی قربانیاں دیا کرتے تھے ۔

-ary : لاحقہ اسم یا صفت بنانے کے کام آتا ہے ۔

Aryan / Arian : (a&n) [Skr."arya".] (۱) آریائی ؛ آریائی زبانیں ۔ (۲) آریائی خاندان کا رکن ۔

Aryanize : (v) خاصیتاً آریائی بنانا ۔

Aryteno- لاحقہ ۔

Arytenoid / Arytaenoid : [Gr."arytaenoides"] قیف ؛ صراحی نما ؛ خاص کر حنجرہ کی وہ نرم مخروطی ہڈی جو اوتار صوت اور اس کے ملحقہ حصوں کو درست کرتی ہے ؛ سبوچیہ (حیوانیات) آریٹی نائیڈ ؛ سبوچہ نما ؛ کفچہ نما ؛ غضروف ۔

Arytenoidal : (a) مخروطی ہڈی سے متعلق ۔

**As : (adv) [OE."all-swa"]** (۱) جیوں ھی کہ ؛ جیسے ھی ؛ جیسا کہ ؛ بھی ۔ (۲) اتنا ؛ جس طرح سے ؛ مثل ؛ مانند ۔ (۳) جیسا ؛ جیسے ؛ گویا کہ ۔ (٤) جب ؛ جب کہ ۔(٥) اس لئے کہ ؛ چونکہ ( سبب کے لئے ) ۔(٦) تا کہ ؛ کہ ؛ نتیجہ کےلئے ۔ (۷) ( ضمیر) جوں سا ؛ جیسے ؛ جیسا کہ ۔

**As :** (۱) (اصل جملہ میں مرجع یا متعلقات فعل برائے اشارہ کے معنوں میں ) اس طرح ؛ اس مقدار میں جس سے مقابلہ مساوات ظاھر ھو ۔ (۲) ما تحت جملہ میں ؛ اسم موصول یا عطف : (الف) جو مقدار یا درجہ ظاھر کرے بمعنی اگرچہ ؛ بہرکیف ۔ ( ب ) صفت یا طریقہ کے معنی میں ؛ جملہ معترضہ ۔(۳) ظرف مکان یا ظرف زمان کے معنی میں ؛ جب کہ ؛ جب کبھی ۔ (٤) سبب کے معنی میں ۔ (٥) نتیجہ اور مقصد کے معنی میں ۔(٦) کسی وصف کے بیان کرنے کےلئےبمعنی جوں جوں کہ ؛ وہ ۔ (۷) ماتحت جملوں کو داخل کرنے کے لئے ؛ جملہ اسمیہ کو ۔ (۸) حروف جار یا حروف قید کے ساتھ سابقہ کے طور پر ۔

**As : (n)** تانبے کا ایک رومی سکہ جس کا وزن پہلے ۱۲ اونس تھا پھر بعد کو نصف اونس کر دیا گیا ۔

**As -: (prefix)** سابقہ ۔

**As : (prefix)** سابقہ ، دیکھو 'Ad'

**As customary :** ( تجارت ) رواجاً ؛ رواج کے مطابق ؛ بہ مطابق رواج ۔

**As good as :** تقریبا ؛ قریب قریب ۔

**As is where is :** ( تجارت ) جیسا ھے ، جہاں ھے ۔

**As much : (pron )** اتنا ؛ جتنا ۔

**As per :** مطابق ۔

**As regards :** لحاظ سے ؛ رو سے ؛ حساب سے ۔

**As soon / assoon :** فوراً ؛ ابھی ابھی ۔

**As well (as) :** بھی ؛ علاوہ ؛ مزید برآں ؛ نیز ۔

**As yet : (adv)** ابھی تک ؛ تا حال ؛ تا ایں دم ۔

**Asafoetida : (n) [med. L."asa"+pers."foetida"]** هینگ ؛ حلتیت ؛ انقوزہ ؛ ایک جمی ھوئی گوند جس میں تیز بو ھوتی ھے اور وہ کھانے اور دواؤں میں کام آتی ھے ۔

**Asale : (adv) [A+SALE]** برائے فروخت ؛ بکری کے لئے ؛ فروخت کے لئے ؛ بیچنے کے لئے ؛ بکاؤ ۔

**Asarabacca : (n) [L."asarum"+-"bacca"]** (جڑی بوٹی ) اسارون شامی ؛ ایک پودا سر کی تکلیف کو دور کرنے والا جو ناس میں کام آتا ھے ۔

**Asarin /Asaron : (n) [L."asarum"+-IN]** ( کیمیا ) ایک قلم پذیر خوشبو دار کافور جیسا مادہ جو اسارون شامی کی جڑوں سے نکلتا ھے جسے Camphor of Asarum بھی کہتے ھیں ۔

**Asbestic : (a)** اسبستوس کا ؛ اسبستوسی ۔

**Asbestiform : (a)** اسبستوس کی شکل کا ۔

**Asbestine / Asbestous : (a)** اسبستوس کا یا اس سے متعلق یا اس کی صفت رکھنے والا ؛ ناسوز ۔

**Asbestoid : (a)** اسبستوس سے مشابہ ۔

**Asbestoidal : (a)** اسبستوس کا ؛ اسبستوسی ۔

**Asbestos / Asbestus : (n) [Gr."a+sbestos"]** ایک طرح کی ریشہ دار معدنی شے جس کا غیر اشتعال پذیر تختہ بنایا جاتا ھے ؛ پنبہ کوھی ؛ اسبستوس ۔

**Asbestos filter : (n)** ( کیمیا ) اسبستوس فلٹر / چھننا ۔

**Asbestos paper : (n)** ( کیمیا ) اسبستوس کاغذ ۔

**Asbestos sheet : (n)** ( کیمیا ) اسبستوس چادر ۔

**Asbolan : (n) [Gr."asboln"]** ایک قسم کی ذات جس میں کوبالٹ کا آکسائیڈ ھوتا ھے جسے Earthy cobalt بھی کہتے ھیں ۔

**Asboline : (n)** پھلیا سے حاصل کیا ھوا ایک تیز روغن جو بھاپ بن کر اڑ جاتا ھے ۔

**Asbolite : (n)** ایک قسم کی ذات جس میں کوبالٹ کا آکسائیڈ ھوتا ھے جسے Earthy cobalt بھی کہتے ھیں ۔

**Ascan** · (n) [mod. L."ascus".Gr."ascos"] ایک نباتیاتی اصطلاح ۔

**Ascarides** : (n) [Gr."ascarides"] انتوں کا ایک کیڑا ؛ کرم سفید ۔

**Ascaris** : (n) ( حیوانیات ) کیڑوں کی ایک نوع جس میں کیچوا شامل ھےاور جو انسان کی انتوں میں طفیلی بن کر رھتے ھیں ؛ ان کی ھیئت زمینی کیڑے سے ملتی جلتی ھے ؛ صفار ۔

**Ascend** : (v) [L."ascendere"] (١) اوپر جانا یا آنا ؛ چڑھنا ؛ صعود ۔ (٢) ( چیزوں کے متعلق ) اٹھایا جانا ؛ بلند کیا جانا ۔ (٣) مائل بہ فراز ہونا ؛ چڑھاؤ ہونا ؛ بتدریج بلند ہوتے جانا ۔ (٤) بڑھنا ؛ ابھرنا ؛ چڑھنا ؛ بلند ہونا ؛ ترقی کرنا ( تیز مجازاً ) ۔ (٥) ( آوازوں کے متعلق ) اونچا ہونا ؛ بلند ہونا ۔ (٦) زمانے یا نسب کے لحاظ سے ماضی کی طرف جانا ۔ (٧) منبع یا نکاس کی طرف جانا ؛ اوپر کی طرف جانا ۔ (٨) بیٹھنا ؛ چڑھنا ؛ سوار ہونا ۔ (٩) ( فلکیات ) افق کے اوپر اٹھنا اجرام فلکی کا ۔ (١٠) نقطہ عروج کی طرف حرکت کرنا ۔

To ascend a river : ندی کے کنارے کنارے اس کے منبع کی طرف جانا ۔

To ascend a throne : تخت پر بیٹھنا ۔

**Ascendance /-ence** : (n) تسلط ؛ بالادستی ؛ عروج ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) غلبہ ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) تسلط ۔

**Ascendancy /-ency** : (n) تفوق ؛ فوقیت ؛ بالا دستی ؛ غلبہ ؛ عروج ؛ برتری ؛ ( سماجیات ) فوقیت ؛ غلبہ ۔

Personal ascendency : ( سماجیات ) ذاتی غلبہ ؛ ذاتی فوقیت ۔

**Ascendant /- ent** : (a) [L."ascendentum"] (١) اٹھتا ہوا ؛ بلند ہوتا ہوا ۔ (٢) (ھیئت) طالع ؛ جو نصف النہار کیطرف چڑھ رہا ہو ۔ (٣) (نجوم) مشرقی افق سے ذرا بلند ۔ (٤) غالب ؛ حاوی ۔ (٥) زائچہ ؛ جنم پتری ۔ (٦) دائرۃ البروج کا وہ نقطہ یا منطقۃ البروج کا دقیقہ جو کسی بچہ کی ولادت کے وقت افق مشرق سے بلند ہو رہا ہو ؛ نقطہ طالع ۔ (٧) فوقیت ؛ برتری ؛ افضلیت ؛ شرف ۔ (٨) جد ؛ پرکھا ؛ سلف ۔ (٩) ( نباتیات ) بالا رو ۔

In the ascendant : عروج پر ؛ فائق ؛ غالب ؛ افضل ۔

The house of the ascendant : نقطہ طالع کا خانہ ؛ وہ حصہ جو منطقۃ البروج کے ٥ اور ٢٥ ڈگری نیچے کے درمیان ہو ۔

The lord of the ascendant : خانہ طالع کا کوئی سیّارہ ؛ خانہ طالع کا مالک ۔

**Ascender** : (n) چڑھنے والا ؛ صعود کرنے والا ؛ ترقی کرنے والا ۔

**Ascending** : (n) اوجی ؛ صاعد ؛ ( ریاضی ) صعودی ۔

**Ascending** : (a) (١) اٹھتے ہوئے ؛ چڑھتے ہوئے ۔ (٢) مائل بہ فراز ۔ (٣) اوپر کی طرف رخ کئے ہوئے خاص کر وہ ڈھانچہ جو جسم کے نچلے حصے سے بالائی حصہ تک بڑھےیا وہ تنا جو بتدریج خم ہو کر سیدھا ہو جائے ؛ صاعد ؛ بالا نمو ۔ (٤) نسب کےاعتبار سے پیچھے کی طرف جانا ۔

**Ascending Latitude** : (n) کسی سیّارے کا عرض البلد جب وہ صعود کر رہا ہو ۔

**Ascending Node** : (n) کسی سیّارے کے محور کا وہ نقطہ جہاں وہ صعود کرتے وقت منطقۃ البروج کو پار کرے یا کاٹے ۔

**Ascending order** : (n) ( ریاضی ) چڑھتی ترتیب ؛ صعودی ترتیب ۔

**Ascending power** : (n) ( ریاضی ) چڑھتی قوت ؛ صعودی قوت ۔

**Ascending series** : (n) ( طبیعیات ) چڑھتا سلسلہ ؛ صعودی سلسلہ ۔

**Ascension** : (n) [L."ascensionem"] (١) صعود ؛ بلند ہونا ؛ اوپر چڑھنا یا اٹھنا ۔ (٢) رفع مسیح ۔ (٣) ایک جرم فلکی کا طلوع ہونا ۔

Right ascension : عروج ۔

**Ascension day** : (n) مبارک یوم ؛ پنج شنبہ ۔

Ascensional : (a) صعودی ؛ معراجی ؛ عروجی ۔

Ascensional Difference in Astr : آفتاب یا کسی ستارے کا Right ascension اور Oblique ascension کا تفاوت ۔

Ascensionist : (n) صعود کرنے والا ؛ بلندی پر چڑھنے والا ؛ اوپر چڑھنے والا ۔

Ascensive : (a) [L."ascens-(asendere)"+IVE] (۱) چڑھتا ہوا ؛ ابھرتا ہوا ؛ اٹھتا ہوا ۔ (۲) نحو (تاکیدی) ؛ موکد ۔

Ascent : (n) [L."ascendare",] (۱) چڑھاؤ ؛ صعود ؛ بلندی ؛ عروج ۔(۲) ترقی ؛ اوپر اٹھنا ؛ مائل بہ رفعت ہونا ؛ عروج ؛ اوج ۔(۳) زینہ ؛ چڑھاؤ ؛ سیڑھی ؛ وہ راستہ جس پر ہو کر اوپر جاسکے ۔(٤) در فراز ۔(٥) زمانے یا نسب کے لحاظ سے ماضی کی طرف رجعت ۔

Ascertain : (v) [M. E."acertein","-ain," a."Fr.acertain"] تحقیق کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ دریافت کرنا ؛ پتا چلانا ؛ ثابت کرنا ۔

Asertainable : (a) قابل تحقیق ؛ قابل دریافت ؛ قابل تفتیش ۔

Ascertainableness : (n) قابل تحقیق ہونا ۔

Ascertainably : (adv) قابل تحقیق ہونے کے لحاظ سے/ رو سے ۔

Ascertained : (a) محقق ؛ مسلم ۔

Ascertainer : (n) محقق ۔

Ascertainment : (n) تحقیق ؛ دریافت ؛ انکشاف ۔

Ascertainment error : (n) ( شماریات ) غلطی اطمینان ۔

Ascetic : (a) [Gr."asceticos"] (۱) تپسوی ؛ مرتاض ؛ زاہد ؛ جوگی ؛ ریاضت کش ۔(۲) تیاگی ؛ راہب ؛ سنیاسی ؛ تارک الدنیا ۔(۳) مرتاضانہ ؛ زاہدانہ ۔

Ascetical : (a) راہبانہ ؛ زاہدانہ ؛ مرتاضانہ ؛ جوگی وش ۔

Ascetically : (adv) زاہدانہ طور سے ۔

Asceticism : (n) زہد ؛ ریاضت ؛ جوگ ؛ سنیاسی ؛ تیاگ ؛ ترک دینا ؛ تپسیا ؛ ( فلسفہ ونفسیات ) رہبانیت ۔

Ascham : (n) [f. Ascham, author of Toxophilus] ایک الماری یا بکس جس میں تیر اندازی کے آلات رکھے جاتے ہیں ۔

Ascians : (n) [Gr."ascioe"] منطقہ حارہ کے باشندے جن کے سر پر دو مرتبہ آفتاب ٹھیک اوپر رہتا ہے اور کوئی سایہ نہیں پڑتا ؛ لا ظلی ؛ ساکن حارہ ۔

Ascidian : (a) ایسیڈین ؛ مشکیلا کے متعلق ؛ رخووں ( molluses ) کے متعلق ؛ غلاف پوش ؛ حیوانات ناعمہ کا ۔

Ascidiarium : (n) غلاف پوش حیوانات ناعمہ کا جمگھٹ ۔

Ascidiate / Ascidiform : (a) غلاف پوش حیوانات ناعمہ کی شکل کا ۔

Ascidioid : (a) غلاف پوش حیوانات ناعمہ کے مانند ۔

Ascidiozooid : (n) غلاف پوش حیوانات ناعمہ ؛ کے جمگھٹ کا ایک فرد ۔

Ascidium : (n) [Gr."ascidion"] (۱) غلاف پوش حیوانات ناعمہ ؛ مشکیلا ؛ رخووں کی ایک جنس ۔ (۲) ( نباتیات ) پتوں کا ایک سبو نما خیمہ ؛ سبوی برگ ۔

Ascigerous : (a) [mod. L."ascus"+(1) GEROUS] جھلی دار گومڑی خلیہ رکھنے والا ؛ لفہ دار ۔

Ascitan : (n) [L."Ascit"+-ITE] دوسری صدی عیسوی کا ایک مرتد فرقہ جو شراب کے پھولے ہوئے مشک کے گرد رقص کرتا ہے ۔

Ascites : (n) [Gr."ascites"] استسقائے شکم ۔

Ascitic /Ascitical : (a) استسقائے شکم کا یا اس سے متعلق ؛ صفاق سے متعلق ۔

Ascititious : (a) [L."ascit-, adsciscere"+-ITIOUS] مریض استسقائے شکم ؛ صفاقی ۔

Asclepiad : (n) [L."Asclepiadeus"] (۱) یونانی اور لاطینی عروض کے مطابق شعر کی ایک قسم جسکا موجد یونانی شاعر Asclepiades تھا ۔

Asclepiad : (n) ایک قسم کا پودا ؛ مداریہ پودا ۔

Astem : (perp) بہت پیچھے کی طرف : فاصلہ پر : پیچھے کی طرف : عقب میں : پیچھے ۔

Astem : (adv) ( جہاز رانی ) جہاز کے عقب میں : جہاز کے پیچھے کے حصہ پر ۔

Asternal : (a) [A-pref.+ L."sternum"] پسلی کی ھڈی کے بغیر ملا ھوا : ( حیوانیات ) بے قص ۔

Asteroid : (n) [Gr."a+steroides"] (۱) ستارہ نما : ستارے کی شکل کا : مثل ستارہ : ستارچہ : سیارہ صغیرہ : نجم نما ۔ (۲) سیارچے : وہ چھوٹے چھوٹے سیارے جو مریخ اور مشتری کے مدارات کے درمیان گھومتے رھتے ھیں ۔ (۳) ایک قسم کی آتش بازی : ھوائی ۔ (٤) ( حیوانیات ) ستارہ ماھی ۔

Asteroidal : (a) سیارچوں یا سیارہ نما کے متعلق ۔

Asterophyllite : (n) [Gr."aster+phyllon+lithos"] ایک متحجّر پودا جس کے پتے حلقوں میں مرتب تھے ۔

Asthenia : (n) [Gr."asthenia"] قوت کی کمی : کمزوری : زندگی کی قوت میں کمی : نقاھت : ضعف ۔

Asthenic / Asthenical : (a) کمزوری سے متعلق : کمزور : مھنوک : ضعفی ۔

Asthennology : (n) کمزوریوں سے پیدا ھونے والی بیماریوں کا علمی مطالعہ ۔

Asthenopia : (n) ضعف بصارت : نقاھت بصر ۔

Asthma : (n) [Gr."asthma"] دمّہ : ضیق النفس ۔

Asthmatic : (a) [L."asthmaticus"] (۱) دمّہ : ضیق النفس کا مریض : دمے یا ضیق النفس کے متعلق ۔ (۲) دمّہ میں مفید ۔ (۳) سانس پھولنے والا : سائیں سائیں کرنے والا ۔

Asthmatical : (a) دمہ کا : متعلق بہ دمہ ۔

Asthmatically : (adv) دمے کے مریض کی طرح سے ۔

Astigmatic : (a) [Gr."a+stigma"+-IC] لا ماسکیت سے متعلق : لا ماسکی : ابہامی : مبہم ماسکی ۔

Astigmatism : (n) لا ماسکیت : آنکھوں کی ساخت کا ایک نقص جس کی وجہ سے سب شعاعیں شبکیہ ( Retina ) پر ایک ھی مرکز پر نہیں آ سکتیں : ابہامیت : مبہم ماسکیت ۔

Astir : (adv) (۱) ھلتا ھوا : حرکت میں : کلبلاتا ھوا ۔ (۲) جاگا ھوا : بیدار : ھیجان میں : بستر سے اُٹھ کر چلتا پھرتا ھوا ۔ (۳) جوش میں گھبرایا ھوا : سرا سیمہ : بد حواس ۔

Asto : متعلق بہ بابت : نسبت : بارے میں ۔

Astomatous / Astomous : (a) [Gr."astomos"+-ous] بے دہن : بغیر منہ کا ۔

Astonish : (v) متعجب کرنا : حیرت میں ڈالنا : حیرت زدہ بنانا : حیران کرنا : متحیر کرنا : اچنبھے میں ڈالنا : ششدر کرنا ۔

Astonished : (a) حیرت زدہ : متحیر ۔

Astonishedly : (adv) متعجب ھوکر ' حیرت زدہ ھو کر ۔

Astonishing : (a) حیرت زدہ کرنے والا : متحیر کرنے والا : اچنبھے میں ڈالنے والا : حیرت انگیز ' تعجب خیز ۔

Astonishingly : (adv) حیرت زدہ کرکے : تعجب خیز طورپر : حیرت انگیز طور پر ۔

Astonishingness : (n) تعجب خیزی : حیرت انگیزی : حیرت زدگی ۔

Astonishment : (n) اچنبھا : تعجب ' حیرت : حیرانی : تحیر : تعجب خیز شے ۔

Wine of astonishment : نشہ آور شراب : مدھوش کرنے والی شراب ۔

Astoop : (adv) [A+STOOP] در حالت خمیدگی : جھُکا ھوا ۔

Astound : (v) [Phonetic development of AS TONED, OF. es toner] (۱) مدھوش کرنا : ھکا بکا کر دینا : بھونچکا کر دینا : ھک ھک کر دینا : سہمانا ( قوت یا تعجب ) ۔ (۲) متحیر کرنا : متعجب کرنا : حیران کر دینا : حیرت زدہ کر دینا : اچنبھے میں ڈال دینا : دنگ کر دینا ۔

Astoundingly : (adv) تعجب خیز طریقہ پر : حیرت انگیز طریقہ پر : بھونچکا بنا کر ۔

Astoundment : (n) بھونچکا پن : حیرت زدگی ۔

Astraddle : (n) [A+STRADDLE] زین کا آسن : گھوڑے کی طرح سے سواری ۔

Astragal : (n) [Gr."astragalos"] (۱) ( متروک ) وہ گولہ جو ستون کے اوپر یا نیچے کی طرف ہوتا ہے ۔ (۲) توپ کے منہ کے پاس کا حلقہ ۔ (۳) گھٹنے کے جوڑ کی گول ہڈی ؛ ٹخنہ ؛ گٹا ؛ عظم الکعب ۔

Astragalomancy : (v) پانسہ یا ٹخنے کی ہڈی سے شگون لینا / استخارہ کرنا ۔

Astragalus : (n) [Gr. see ASTRAGAL] (۱) گٹا ؛ ٹخنہ ؛ استخوان کعب ؛ کعبیہ ( حیوانیات ) ۔ (۲) ترکاری کی ایک قسم ۔

Astrain : (a) [A+STRAIN] تناؤ کی حالت ۔

Astrakhan : (n) [f. Astrakhon, U. S. S. R.] استرا خان ؛ استرا خانی ؛ پوستین ؛ بھیڑ کے بچوں کی پوستین جو استرا خان سے آتی ہے اوراس پر پشم ہوتی ہے ؛ حاجی ترخان ۔

Astral : (a) [L."astralis"] نجمی ؛ کوکبی ؛ ستارے کا ؛ ستارے سے متعلق یا منسوب ؛ ستاروں کی شکل ؛ مثل ستارہ ؛ (دینیات) نورانی مادہ ؛ نسمہ ۔

Astral body : (n) (۱) جسم نجمی ؛ نورانی پیکر ؛ نسمہ ۔ (۲) بھوت ؛ روح ۔

Astral lamp : (n) نجمی قندیل ؛ ایسا چراغ جس کے نیچے اندھیرا نہ ہوتا ہو ؛ بے سایہ لیمپ ۔

Astral spirit : (n) ارواح نجمیہ ؛ ستاروں میں بسنے والی روحیں ۔

Astrand : (a&adv) [A+strand] (۱) پھنسا ہوا ؛ مصیبت میں پڑا ؛ گرفتار ؛ درماندہ ۔(۲) مصیبت میں گرفتار ہو کر ؛ پھنس کر ۔

Astray : (a & adv) [OF. "estraie"] بھٹکا ہوا ؛ بھولا ہوا ؛ گمراہ ؛ گم کردہ راہ ؛ بھولا بھٹکا ( نیز مجازاً ) ۔

Astray freight : (n) ( تجارت ) گمراہ مال ؛ بھٹکا ہوا مال ۔

Astray freight way bill : ( تجارت ) گمراہ مال سفری فہرست ۔

Astre : (n) [OF. "astre"] گھر بار ۔

Astrer : (n) ایک کسان گرھست جس کا مسکن وھیں ہو جہاں اس نے پرورش پائی ہو ۔

Astrict : (v) [L."astrict-","astringere"] مضبوطی سے باندھنا ؛ کس کر باندھنا ؛ جکڑنا ؛ قبض پیدا کرنا ۔ (۲) اخلاقاً یا قانوناً پابند کرنا ؛ اخلاقی یا قانونی ذمہ داری عائد کرنا ۔(۳) محدود رکھنا ؛ ایک خاص حد کے اندر رکھنا ؛ قید لگانا ۔

Astricted : (a) پابند ؛ مقید ۔

Astriction : (n) [L."a(d)-strictionem"] کسی کسان کو زمین اس شرط پر دینا کہ اس زمین سے کٹے ہوئے غلہ کو ایک خاص چکی میں پسوانے کے لئے لے جائے اور وھاں ٹیکس دے ؛ اراضی کا بندوبست مذکورہ شرط پر ۔ (۲) قید ؛ بندھن ؛ اخلاقی یا قانونی دباؤ یا ذمہ داری ؛ حد بندی ۔ (۳) (طب) جنسی ؛ انقباض ( عضلات ) ۔

Astrictive : (a) [L."astrict- + -IVE] جکڑنےوالا ؛ باندھنے والا ؛ قبض کرنے والا ؛ عضوی یافت ؛ حابس ۔

Astrictively : (adv) بندھن کے ساتھ ؛ قید لگاکر ؛ حد باندھ کر ۔

Astride : (adv) [A+STRIDE] (۱) ٹانگیں چیرے ہوئے ؛ گھوڑے کے آسن کی طرح ۔(۲) ٹانگیں ادھر اُدھر کئے ہوئے ؛ کسی چیز کو ٹانگوں میں لئے ہوئے ۔(۳) کسی چیز پر سوار ؛ کسی چیزپر گھوڑے کی طرح بیٹھے ہوئے ۔

Astringe : (v) [L."a-, ad- stringere"] (۱) مضبوط باندھنا ؛ جکڑنا ؛ کسنا ۔ (۲) دبانا ؛ مسلنا ؛ بھینچنا ۔ (۳) قبض پیدا کرنا ۔

Astringency : (n) قبض ؛ درشتی ؛ سختی ؛ سخت مزاجی ؛ قابضیت ۔

Astringent : (a) [L."astringentem"] (۱) قابض ؛ سکیڑنے والا ؛ باندھنے والا ۔(۲) سخت ؛ تیز ؛ شدید ۔(۳) خشک ؛ عبوس ۔ (٤) ( ادویات ) قابض ؛ ( کیمیا ) کسیلا ۔

Astringently : (adv) سختی سے ؛ درشتی سے ؛ عبوسانہ ۔

Astrion : (n) ایک قسم کا قیمتی پتھر ( مشابہ نیلم ) ۔

Astro -: جزو ترکیبی بمعنی "ستارہ، نجم" ۔

Astro-aschemist : (n) وہ جو علم نجوم اور علم کیمیا کو ملاتا تھا ۔

**Astro-magical : (a)** ستاروں سے شگون لینے کے متعلق ۔

**Astro-meteorological : (a)** موسم کی پیش بینی سے متعلق ۔

**Astro-meteorologist : (n)** موسم کے بارے میں پیش گوئی کرنے والا ۔

**Astro-meterology : (n)** کواکبی مظاہر کے موسم ؛ آب و ہوا وغیرہ پر اثرات کی تحقیقات ؛ موسم کی پیش بینی ؛ کوکبی موسمیات ۔

**Astro-photometer : (n)** کسی ستارہ کی روشنی کی شدت ناپنے کا آلہ ۔

**Astro-photometrical : (a)** اس آلہ سے متعلق ۔

**Astro-phyllite : (n)** ایک معدنی شے جسکا رنگ زرد ہوتا ہے ۔

**Astro-theology : (n)** دین کا وہ علم جو ستاروں کے مطالعہ سے اخذ کیا جائے ؛ ایک مذہبی نظام جو افلاک کے مشاہدے کی بنیاد پر ہو ۔

**Astrochornological : (a)** اجرام فلکی کی عہد شناسی سے متعلق ۔

**Astrognosy : (n)** [mod. L."astrognosia"] ستارگان ثوابت کا علم ۔

**Astrogony : (n)** ستاروں کی آفرینش کا عقیدہ ؛ ستاروں کا سنسار مالا ۔

**Astrography : (n)** ستاروں کے بیان کا علم ؛ افلاک کی نقشہ کشی ؛ ستارہ نگاری ؛ نجوم نامہ ۔

**Astroid : (a)** [Gr."astroeides"] ستارہ نما ؛ نجمیہ ۔

**Astroite : (n)** [L."astroites"] (۱) ایک قسم کا جواہر جو قدیم زمانے میں معروف تھا ۔ (۲) ایک قسم کا مونگا ؛ مرجان ۔

**Astrolabe : (n)** [OF."astrelabe", med. L."astrolabium"] اسطرلاب ( اجرام فلکی کے ارتقاء وغیرہ معلوم کرنے کا آلہ )۔

**Astrolabical : (a)** اسطرلابی ۔

**Astrolatry : (n)** نجم پرستی ؛ ستاروں کی پرستش ۔

**Astrolithology : (n)** [astr+lithology] شہابیات ؛ شہابی پتھروں کا علم ؛ شہابی حجریات ۔

**Astrologer : (n)** نجومی ؛ منجم ؛ اختر شناس ؛ جیوتشی ؛ ستارہ شناس ۔

**Astrologic : (a)** ستارہ شناسی یا ستارہ شناسوں سے متعلق ۔

**Astrological : (a)** ستارہ شناسی سے متعلق ۔

**Astrologically : (adv)** از روئے ستارہ شناسی ۔

**Astrologize : (v)** ستارہ شناسی آزمانا ۔

**Astrology : (n)** [Fr."astrologie", Gr."astrolotos"] (۱) ( قدیم زمانے میں ) علمی ہیئت ۔ (۲) جیوتش ؛ نجوم ؛ اختر شناسی ؛ ستارہ شناسی ۔

**Judicial astrology :** انسانی معاملات پر ستاروں کے پوشیدہ اثرات کے اندازہ لگانے کا فن ؛ ستاروں کے ذریعہ پیش گوئی ۔

**Astrometer : (n)** مقیاس النور ؛ میزان الشعاع ؛ ستاروں کی ظاہری اضافی مقدار کو ناپنے والا آلہ ۔

**Astronomer : (n)** ہیئت دان ؛ فلکی ' عالم فلکیات ۔

**Astronomer Royal : (n)** شاہی ہیئت دان ۔

**Astronomic / Astronomical : (a)** [F."astronomique"] ہیئتی ؛ فلکی ؛ ( طبیعیات ) ہیئت سے متعلق ۔

**Astronomic dance : (n)** ( تاریخ ) ہیئتی رقص ( ایک قسم کا قدیم رقص )۔

**Astronomical year : (n)** کوکبی سال ۔

**Astronomical telescope : (n)** ( طبیعیات ) فلکیاتی دور بیں ۔

**Astronomically : (adv)** ہیئت کے طریقہ پر ؛ فلکیات کی رو سے

**Astronomize : (n)** ہیئت کا مطالعہ کرنے والا یا ازروئے فلکیات بولنے والا یا عمل کرنے والا ۔

**Astronomy : (n)** [OF."astronomie", ad. L."astronomia"] فلکیات ؛ علم ہیئت ؛ اجرام فلکی کا علم ۔

**Astrophysical :** فلکی طبیعیات ۔

**Astrophysics : (a)** کوکبی طبیعیات سے متعلق ۔

**Astroscope : (n)** دو مخروط پر مشتمل ایک قدیم آلہ جس کی سطح پر مجموعہ ستارگان وغیرہ کے نقشے بنے ہوئے ہوتے ہیں ۔

Astrut : (adv) اکڑ کر چلتے ہوئے ؛ مچلتے ہوئے ۔

Astucious /-tious : (a) [F."astucieux"] (۱) زیرک ؛ ہوشیار ؛ سیانا ؛ تیز فہم ؛ تیز ؛ ذکی ۔ (۲) ہوشیار ؛ پُرفن ؛ چالاک ؛ چالباز ؛ عیار ۔

Astuciously : (adv) ہوشیاری سے ؛ مکاری سے ؛ عیاری سے ۔

Astucity : (n) ذکاوت ؛ زیرک ؛ ذہانت ؛ زیرکی ؛ ہوشیاری ؛ عیاری ۔

Asturian : (a) ( تاریخ و سیاسیات ) استوریائی ( اسپین کا ایک علاقہ استوریا سے متعلق ) ۔

Astute : (a) [L. "astutus "] (۱) زیرک ؛ ہوشیار ؛ سیانا ؛ تیز فہم ؛ تیز ؛ ذکی ۔ (۲) ہوشیار ؛ پُرفن ؛ چالاک ؛ چالباز ؛ عیار ۔

Astutely : (adv) عیاری سے ؛ سیانا پن سے ۔

Astuteness : (n) ذکاوت ؛ زیرک ؛ ہوشیاری ؛ عیاری وغیرہ ۔

Astylar : (a) [Gr."a+stylos"+-ar] بلا ستون کا ؛ بے ستون ۔

Astyllen : (n) ( کان کنی ) ایک چھوٹا سد ؛ چھوٹا باندھ جو کسی سطح زمین یا رہ گزر میں ہو ۔

Asudden : (adv) یکایک ؛ دفعتاً ۔

Asunder : (adv) [OE. phr. on sundran] ( دو یا زیادہ چیزوں کے لئے ) علاحدہ علاحدہ ؛ الگ الگ ؛ جدا جدا ؛ دور دور ۔

Asunderness : (n) علاحدگی ؛ جدائی ؛ الگ الگ ہونا ۔

Aswarm : (adv) [A+SWARM] جھُنڈ میں ؛ غول میں ۔

Asway : (adv) [A+SWAY] ڈولتے ہوئے ؛ ہلتے ہوئے ؛ ہلاتے ہوئے ۔

Asweat : (adv) پسینہ پسینہ ؛ عرق عرق ۔

Aswim : (adv) [A+SWIM] تیرتے ہوئے ۔

Aswing : (adv) [A+SWING] جھولتے ہوئے ۔

Aswoon : (adv) [A+SWOON] غشی میں ؛ بیہوشی میں ۔

Aswooned : (a) بے ہوش ۔

Asyllabic : (a) ( لسانیات ) بے ہجائی ۔

Asyllabical : (a) [A+SYLLABICAL] جس سے ایک ہجا نہ بنتی ہو ۔

Asylum : (n) [Gr."asylon"] (۱) پناہ گاہ ؛ ملجا ؛ امن ؛ جائے پناہ ؛ ٹھکانہ ( خاص کر مجرموں یا مقروضوں کا ) ؛ (سماجیات) جائے پناہ ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) پناہ گاہ ؛ پناہ ۔ (۲) محتاج خانہ ؛ معذور خانہ ؛ دار المصنفین ؛ بیت المعذورین ؛ پاگل خانہ ؛ دار المجانین ۔

Lunatic asylum : ( سماجیات ) پاگل خانہ ۔

Asymbolia : (n) [L. a+symbolus] اشارہ نا فہمی ۔

Asymbolic /-al : (a) غیر علامتی ۔

Asymmetranthous : (a) جس میں غیر متناسب پھول ہوں ۔

Asymmetric : (a) (۱) (کیمیا) غیر ترتیبی ؛ غیرترکیبی ؛ غیر متشاکل ۔ (۲) غیرتشاکلی ؛ (حیوانیات) غیر موزوں ؛ غیر متناسب ۔

Asymmetrical : (a) (۱) ( کیمیا ) غیر ترکیبی ؛ غیر ترتیبی ۔ (۲) ( ریاضی ) غیر تشاکلی ؛ غیر متشاکل ( حیوانیات ) ۔

Asymmetrical factorial design : ( شماریات ) بے ڈول اجزائی ڈیزائین ۔

Asymmetrical test : (n) ( شماریات ) بے ڈول جانچ ۔

Asymmetrically : (adv) غیر متناسب طریقہ پر ۔

Asymmetrocarpous : (a) غیر متناسب پھول والا ۔

Asymmetry : (n&a) [Gr."asymmetria"] (۱) عدم تشاکلی ؛ عدم موزونیت ؛ عدم تناسب ؛ بے جوڑپن ؛ ( طبیعیات ) اسیمٹری ؛ ( کیمیا ) غیر ترتیب ؛ غیرترکیب ۔ (۲) بےجوڑ ؛ بےمیل ۔

Asymptosy : (n) خط متقارب ہونے کی صفت ۔

Asymptote : (n) [Gr."asymptotos"] (۱) ( ریاضی ) متقارب ؛ وہ خط جو ایک مفروضہ دائرہ سے قریب تر ہوتا جائے لیکن ایک محدود فاصلہ کے اندر اس سے نہ ملے ۔ (۲) اسمپٹوت (کیمیا و طبیعیات ) ؛ (ریاضی ) خط متقارب ۔

Asymptotic : (a) (طبیعیات) اسمپٹوتی ؛ (ریاضی) متقاربی ۔

Asymptotic distribution : (n) ( شماریات ) انتہائی بناؤ ۔

Asymptotic normality : (n) ( شماریات ) انتہائی معمولیت ۔

Asymptotic standard error : (شماریات) انتہائی معیاری خامی ۔

Asymptotical : (a) خط متقارب کا ۔

Asymptotically : (adv) خط متقارب کی طرح ۔

Asymptotically efficient estimator : ( شماریات ) انتہائی کارگذار تخمینہ کار ۔

Asymptotically unbiassed estimator : ( شماریات ) انتہائی غیر طرفی تخمینہ کار۔

Asynartete : (a) [Gr."asynartetos"] غیر متصل : علاحدہ : جس میں دو رکن ہوں اور دونوں کے آہنگ جدا ہوں ۔

Asynartetic : (a) ایسے شعر سے متعلق جس میں دو رکن ہوں اور دونوں کے آہنگ جدا ہوں ۔

Asynchronism : (n) [A+SYNCHRONISM] ( لسانیات ) غیر ہم عصریت : اشتباہ وقتی : نا مطابقت وقتی : نا ہم وقتی : نا ہم زمانی ۔

Asynchronous : (n) وقت سے مطابقت نہ رکھنے والا : نا ہم وقت : ناہم زبان ۔

Asyndetic : (a) [See next ] =(partactic) (لسانیات) بےعطفی ۔

Asyndetism : (n) ( لسانیات ) بے عطفیت ۔

Asyndeton : (n) [Gr."to asyndeton"] ( لسانیات ) بے عطف ۔

Asyntactic : (a) [Gr."asyntactos"] غیر دستوری : بے قاعدہ : جس میں الفاظ کی ترتیب خلاف قاعدہ ہو ۔

Asyntactic compound : (n) ( لسانیات ) غیر نحوی مرکب ۔

Asyntactical : (a) ( لسانیات ) غیر نحوی ۔

Asystole : (n) [mod. L.] قلب کی ایک بیماری جسمیں اس کا انقباضی فعل رک جائے : بےانقباضی قلب ۔

Asystolism : (n) قلب کی ایک بیماری کی علامت جس میں اس کا انقباضی فعل رک جاتا ہے ۔

At : (prep.) [OE.] (۱) پر : اوپر : میں : زیر : حالت میں ۔ (۲) کسی جانب حرکت کا اظہار : پر : سمت : طرف ۔

Good at repartee : حاضر جواب : حاضر جوابی میں استاد ۔

Play at fighting : لڑنے کی نقل کرنا : لڑائی کا کھیل ۔

To be at : پیچھے پڑنا : تاک میں رہنا ۔

At : (adv or conj.) (۱) پر : اوپر میں : زیر ' حالت میں ۔ (۲) کسی جانب حرکت کا اظہار : پر : سمت : طرف ۔

At : (pref ) لاحقہ ( "Ad" جب "t" کے پہلے آتا ہے تو " at" میں بدل جاتا ہے ) ۔

At a disadvantage : نقصان : ٹوٹے میں : گھاٹے میں ۔

At a discount : کٹوتی پر ۔

At all : (adv or a) بالکل ۔

At all events : بہر طور : بہر نہج : بہرصورت : بہر کیف : بہر تقدیر ۔

At a low price : کم قیمت پر : کم داموں : کم دام میں ۔

At a loss : نقصان میں ۔

At any rate : بہر صورت ۔

At arm's length : دیکھو arm

At bay : گھر جانا : پلٹ کر مقابلہ کرنا ۔

At best : زیادہ سے زیادہ ۔

At call : عندالطلب ۔

At cost : لاگت پر ۔

At dagger drawn : خون کا پیاسا : ازلی بیر ۔ باپ مارے کی دشمنی ۔

At home / at-home : (adv) (۱) گھر پر : خانہ باش ۔ (۲) عصرانہ : کسی خاص وقت میں مہمانوں کی مدارات ۔ (۳) بےتکلف : گویا اپنے گھر میں ۔ (٤) نزدیک : قریب : وطن میں : بے تکلف ۔ (٥) (مجازاً) پورے طور پر واقف ۔

At once : (adv) دیکھو At

At one : (adv) دیکھو At

At par : ( انتظامیه ) برابر ؛ هم پلّه ؛ مساوی ۔

At random : ( تجارت ) اٹکل پچو ؛ ایٹ رینڈم ۔

At sea : ( تجارت ) بحری سفر پر ( جہاز ) ۔

At sight : ( تجارت ) نظری ؛ درشنی ۔

At source : ( تجارت ) مخزن پر ۔

Atabal : (n) [Arab. "al+tabl"] طبل ؛ ڈھول ؛ تنبورہ جسے حبشی لوگ استعمال کرتے ہیں ۔

Atacamite : (n) [f.Atacamain Chilli+-ITE] سبز رنگ کی ایک چمکدار کچی دھات ؛ تانبے کا آکسی کلورائیڈ ۔

Atactic : (a) [Gr."atactos"+-IC] غیر نحوی ۔

Ataraxy / Ataraxia : (n) [Gr."ataraxia"] بے تعلقی ؛ مست مولا پن ؛ بے نیازی ؛ سکون قلب ؛ اطمینان قلب ؛ اطمینان نفس ؛ طمانیت ۔

Ataunt : (adv) [F."autant"] ( جہاز رانی ) تمام بادبانوں کے ساتھ ۔

Atavic : (a) [F."atavique"] مورث اعلیٰ کا یا ان سے متعلق ؛ پرکھوں سے متعلق / کا ؛ پرکھا روگی ۔

Atavism : (a) [F."atavisme"] اجداد سے مشابہت ؛ پرکھوں سے مشابہت ؛ رجعت جدی ؛ پرکھائیت ( حیوانیات ) ؛ جدیت ۔ (۲) پرکھا روگ ؛ کسی مرض کا کئی پیڑھیوں کے بعد ظاہر ہونا ۔

Atavistic : پرکھانی (حیوانیات) ؛ راجع ؛ راجع بسلف ۔

Ataxic : (a) وظائف جسمانی کی بے قاعدگی سے متعلق ۔

Ataxic fever : (n) میعادی بخار ؛ شدید قسم کا موتی جھرا ۔

Ataxy : (n) [Gr."ataxia"] وظائف جسمانی کا یا بیماری کی علامتوں کی بے قاعدگی ؛ هرجله ؛ اختلال عضلات ۔

Locomotive ataxy : ہاتھ پاؤں کے افعال کا خلل ؛ لڑکھڑاتی چال ؛ ذبول ۔

Atchison : (n) [Sc. pronun of Atkinson] چاندی چڑھایا ہوا تانبے کا سکه ۔

Ate : (n) [Gr. "ate"] بیوقوفی ؛ احمق پن ؛ یونانیوں کی شرارت اور تباہی کی دیوی ۔

Ate : دیکھو eat

-ate : (suffix) لاحقه : (۱) اسم مفعول کے معنی دیتا ہے ۔ (۲) کبھی عہدہ کے اظہار کے لئے آتا ہے ۔

-ate : لاحقه ؛ افعال کے آخیر میں جیسے isolate, aggravate, separate اور Fascinate

-ate : (suffix) لاحقه : صفات بنانے کےلئے جیسے Desolate

Atechnic : (a) [A+TECHNIC] بغیر تکنیکی علم کا ؛ غیر تکنیکی ۔

Ateknia : (n) [Gr."ateknia"] لا ولدیت ۔

Atelectasis : (n) [mod. L., f. Gr."ateles+ectasis"] نا مکمل اتساع، خاص کر نو زائیدہ بچوں کے پھیپھڑوں کا ؛ عدم تمدد ۔

Atelene : (a) [Gr."ateles"] ( بلوریات ) نا مکمل ؛ متناسب شکل کے بغیر ۔

Atelicaspect : (n) ( لسانیات ) نا تمامی کیفیت ۔

Atelier : (n) [Fr.] اطاق ؛ کارخانه ؛ (خاص کر) کسی فنکار یا سنگ تراش کا اسٹوڈیو/کام کرنے کا کمرہ ۔

Atellan : (a) [L."Atellanus"] اٹیلائی یا وہاں کے مضحك بیہودہ قسم کے ڈراموں کا یا اس سے متعلق ؛ تعیش آمیز مضحك ؛ نقل ؛ مزاقیه ۔

Atellan : (n) بیہودہ قسم کا ناٹك ۔

Atelo : جزو ترکیبی جو الفاظ کے شروع میں آتا ہے بمعنی " ناقص " ۔

Ateloglossia : (n) زبان کی نا مکمل نشو ونما ۔

Atelognathia : (n) جبڑوں کی ناقص نشو و نما ۔

Atelomyelia : (n) ریڑھ کے مغز کی ناقص نشو و نما ۔

Atelostomia : (n) منه کی ناقص نشو و نما ۔

Atemporal : (a) لا زمان ۔

Athalamous : (a) [Gr."a+thalamos"+-ous] کائی کے متعلق ؛ وہ کائی جس کے مضغه پر جوف رحمی نه ہو ۔

Athamantin : (n) تیز صابن کی بو اور تلخ مزے والی ایک بلوری شے جو ایک درخت کی جڑ اور بیج سے حاصل ہوتی ہے ( $C_{24}$ $H_{30}$ $O_7$ )۔

Athanasian : (a) [Athanasius, archbishop of Alexandria, in the reign of Constantine] (۱) اثانا سیوسی ؛ متعلق بہ اثانا سیوس جو قسطنطین کے عہد میں اسکندریہ کا صدر اسقف تھا۔ (۲) اثانا سیوس کے عقائد کا پیرو۔

Athanasian creed : (n) اثانا سیوسی مسلک جو اس طرح شروع ہوتا ہے "جو کوئی کہ ایسا کرے گا"۔

Athanasianism : (n) اثانا سیوسیت ؛ اثانا سیوسی مذہب کے عقائد یا اصول۔

Athanasianist : (n) اثانا سیوسی عقیدہ کا پیرو۔

Athanasy : (n) [L., a. Gr."athanasia"] لا فانیت ؛ حیات ابدی ؛ حیات جاوید ؛ عدم موت۔

Athanor : (n) [Arab,"at-tannur"] ایک تحلیل کرنے والا تنور جسے کیمیا گر استعمال کرتے تھے اور جس میں خود سے ایندھن مہیا کرنے والے آلہ کے ذریعہ حرارت برقرار رکھی جاتی تھی ؛ التنّور ؛ کیمیا گری بھٹی۔

Atheism : (n) [F."atheisme", a. Gr."atheos"] (۱) دہریت ؛ وجود خدا سے انکار ؛ زندیقیت ؛ الحاد۔ (۲) خدا شناسی ؛ بے دینی ؛ کفر ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) دہریت۔

Atheist : (n) [F."atheiste"] (تاریخ و سیاسیات) منکر ؛ دہریہ ؛ کافر ؛ زندیق ؛ ملحد ؛ بے دین ؛ منکر خدا۔

Atheistic/Atheistical : (a) دہریوں کا سا ؛ ملحدانہ ؛ کافرانہ۔

Atheistically : (adv) ملحدانہ طور پر۔

Atheize : (v) [Gr."atheos"] (۱) ایک ملحد کی طرح بولنا، لکھنا اور حرکت کرنا۔ (۲) ملحد بنا دینا۔

Atheizer : (n) ملحد بنا دینے والا ؛ کافر بنا دینے والا۔

Athematic : (a) [A+THMATIC] ( لسانیات ) غیر منسوبی۔

Athematic compound : (n) ( لسانیات ) غیر منسوبی مرکب۔

Athematic fotmation : (n) ( لسانیات ) غیر منسوبی تشکیل۔

Athenaeum : (n) [Gr."Athnaeum"] (۱) علمی یا ادبی مجلس۔ (۲) دارالمطالعہ ؛ دارالاخبار ؛ کتب خانہ۔ (۳) ایک ادبی و فنی مجلہ یا جریدہ۔ (٤) ( آثار یونان قدیم) قدیم ایتھنس میں ایتھن کا مندر جہاں اساتذہ تعلیم دیتے تھے اور مقررین اور شعراء اپنی تصانیف و تالیف سناتے تھے ؛ بزم ادب ؛ دارالمطالعہ۔

Atheologian : (n) دینیات سے بے بہرہ۔

Atheological : (a) ضد دینیات۔

Atheology : (n) علم دین سے اختلاف ؛ بے دینیات ؛ دہریات۔

Atheous : (a) [Gr."atheos"+-ous] خدا کی ہستی سے غیر متعلق۔

Atherine : (n) [L."atherına"] مختلف اقسام کی سالمن مچھلیوں کے نام۔

Athermancy : (n) [Gr."athermantos"] شعاع افگن حرارت سے سرایت نا پذیری۔

Athermanous : (a) [Gr."a+therman"+OUS] شعاع افگن حرارت سے سرایت نا پذیری۔

Athermic : (a) [A+THERMIC] بے حرارت ؛ بے تپ۔

Atheroma : (n) [Gr."atheroma"] (۱) ایک جوفدار گومڑ جس میں آتش جنی کی طرح کا مادہ رہتا ہے۔ (۲) شریانی پرت کا فاسدانہ اور روغنی لزوب۔

Atheromatous : (a) شریانی پرت کے فاسدانہ اور روغنی لزوب کا یا اس سے متعلق یا اس کی صفت کا۔

Athetize : (v) [Gr."athetein"] جعلی سمجھ کر رد کرنا ( کسی مضمون یا عبارت کو )۔

Athetosis : (n) [Gr."athetos"+NL.-Osis] بچوں کی اعصابی بیماری ؛ رعشہ اصابع ؛ کنج۔

Athirst : (a) [OE "ofpyrst "] (۱) پیاسا ؛ تشنہ۔ (۲) تشنہ ؛ شائق ؛ مشتاق ؛ آرزو مند۔

Athlete : (n) [L."athleta"] (۱) ورزشی ؛ کسرتی آدمی ؛ پہلوان ؛ لڑنتیا ؛ ورزش کار۔ (۲) توانا ؛ مضبوط ؛ تنومند ؛ قوی الجثہ ؛ کسرتی ؛ ورزشی آدمی۔ (۳) قدیم یونان اور روم کے عام کھیلوں میں جسمانی ورزش کے مقابلہ میں حصہ لینے والا۔

Athletic : (a) [L."athleticus"] (۱) متعلق بہ ورزش جسمانی : کسرتی : ( فلسفہ و نفسیات ) ورزشی ۔ (۲) قوی ہیکل : توانا ۔ (۳) ( جمع میں ) کسرت ۔

Athletically : (adv) کسرتی طور پر : بطور ورزش ۔

Athleticism : (n) ورزش میں انہماک : کسرتی بننے کی مشق : ورزش کاری ۔

Athletics : (n) ورزشیات : جسمانی کسرت جس کے ذریعہ عضلاتی قوت میں اضافہ کیا جاتا ہے ۔

Athletism : (n) حرفۂ پہلوانی ۔

Athlothete : (n) [Gr."athlothetes"] عام کھیلوں میں انعام دینے والا : اس کا نگراں اور منتظم ۔

Athrill : (a) [A+THRILL] ہیجان خیزی سے ۔

Athrobe : (a) [A+THROBE] دھڑکتے ہوئے ۔

Athrong : (adv) [A+THRONG] ہجوم میں : ہجوم میں بھرا ہوا ۔

Athwart : (adv) (۱) آڑا ' ترچھا ۔ (۲) بر عکس : خلاف : بر خلاف : علی الرغم ۔ (۲) اس پار سے اُس پار : آر پار : ( جہاز رانی ) جہاز کے اس کنارے سے اس کنارے تک ۔ (۳) ( مجازاً ) توجہ میں ۔

To run athwart : کنارے کنارے دوڑنا ۔

Athwart hawse : دوسرے لنگر انداز جہاز کے پیش پر ۔

Athwart ship / ships : (adv) جہاز کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک ۔

Athwart wise : (adv) آر پار ۔

Athymy : (n) [Gr."athymia"] مایوسی : نا امیدی ۔

-atic : لاحقہ : صفت بنانے کے لئے ۔

-atile : لاحقہ : صفت بنانے کے لئے ۔

Atilt : (adv) [A+TILT] جھکا ہوا : تیڑھا : متمائل ۔

To run (or ride) atilt : نیزہ تانے دوڑنا : گھوڑے پر چڑھ کر نیزہ بازی کی مشق کرنا : تلے ہوئے ہونا : مستعد ہونا ۔

Atimy : (n) [Gr."atimia"] عام لوگوں میں رسوائی : عوام میں رسوائی خاص کر شہری حقوق سے محرومی ۔

Atingle : (adv) جھنجھنی کے ساتھ : جھنجھناتے ہوئے ۔

-ation : لاحقہ : اسمائے کیفیت کے لئے جیسے agitation وغیرہ ۔

Atiptoe : (adv) پنجہ کے بل : حالت انتظار میں ۔

-ative : لاحقہ: صفت کے لئے خاص کر ان افعال سے جو ate پر ختم ہوتے ہیں : جیسے Demonstrative : اردو میں اس کا بدل "والا" ۔

Atlantad : (adv) [Gr. see next] مہرے کی طرف : جسم کے بالائی حصہ کی طرف ۔

Atlantal : (a) [Gr."atlant-","atlas"] (۱) مہرے کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) بالائی جسم کا یا اس سے متعلق ۔

Atlantean : (a) [L. "Atlanteus ".] اطلس کی قوت والا : اطلس کی مانند قوی ۔

Atlantic : (a) [L."Atlanticus"] (۱) اطلسی : متعلق بہ کوہ اطلس جو لیبیا میں ہے ۔ (۲) اوقیانوسی : اطلانٹیکی ۔ (۳) بحر اوقیانوس : بحرظلمات ۔

Atlantic charter : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) منشور اوقیانوس ۔

Atlantic conference : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) اٹلانٹک کانفرنس ۔

Atlantic pact : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) میثاق اوقیانوس ۔

Atlantic powers : (n) (تاریخ و سیاسیات) اٹلانٹک طاقتیں ۔

Atlantic union : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) اٹلانٹک یونین ۔

Atlas : (a) [L., a. Gr."Atlas"] (۱) بھاری بوجھ اٹھانیوالا : سب سے بڑا سہارا : وہ چیز جس پر دار و مدار ہو ۔ (۲) بالا ترین مہرہ ( ریڑھ کا ) جو کھوپڑی کو سہارا دیتے ہوتا ہے اور کھوپڑی کی ہڈی سے وصل ہوتا ہے ۔ (۳) نقشوں کی کتاب : نقشہ کشی کےلئے بڑی تقطیع کا کاغذ : (حیوانیات) اٹلس : سبز بھونرا ۔

Dialect atlas : ( لسانیات ) بولی ایٹلس ۔

Linguistic atlas : ( لسانیات ) لسانیاتی اٹیلس ۔

Atlas : (v) سہارا دینا ( اطلس کی طرح ) ۔

Atlas beetle : (n) ایک بہت ھی بڑا سبز بھونرا ۔

Atlo-/ Atloido -: Atlas کا جزو ترکیبی ۔

Atmidometer : (n) تبخیر پیما ؛ بخار سنج ۔

Atmological : (a) بخاریاتی ؛ علم بخار آب سے متعلق ۔

Atmologist : (n) بخاریات داں ۔

Atmology : (n) [Gr."atmos"+(o)LOGY] بخاریات ( ابخرات کا علم ) علم بخار آب ؛ تبخیریات ۔

Atmolyse /-yze : (v) بخارات کو الگ الگ کرنا ؛ بخارات کو تحلیل کرنا ؛ غیر مساوی نفوذ پذیری کےلحاظ سے گیسوں کو الگ الگ کرنا ۔

Atmolyser /-yzer : (n) گیسوں کی تحلیل کا آلہ ۔

Atmolysis : (n) [Gr."atmos"+"lysis"] ( کیمیا ) گیس پاشیدگی ؛ ابخرہ پاشیدگی ؛ بخارات کو الگ الگ کرنا ؛ تحلیل بخارات ؛ غیر مساوی نفوذ پذیری کے لحاظ سے گیسوں کو قدرے الگ الگ کرنا ؛ بخار پاشی ۔

Atmometer : (n) [Gr."atmos+metron"] تبخیر پیما ۔

Atmosphere : (n) [mod. L."atmosphaera", Gr."atmos+sphaera"] (۱) ( طبیعیات ) کرۂ ھوا ؛ اٹمو سفیر ۔ (۲) فضا ؛ خلائے بسیط ۔ (۳) احاطہ ؛ گھیرا ؛ محیط ؛ حصار ؛ حلقہ ۔ (٤) جسمانی یا ذھنی فضا یا ماحول ؛ ماحول ۔ (٥) ھوا ۔ (٦) ( جمع میں ) ایک مربع انچ سطح پر ۱٥ پونڈ وزنی دباؤ ؛ ھواؤں کا دباؤ ۔

Magnetic atmosphere : مقناطیسی کرہ ؛ وہ کرہ جس کے اندر مقناطیس کا عمل ھوتا ھے ۔

Territorial atmosphere : ( تاریخ و سیاسیات ) ملکی فضائی حد ۔

Atmosphere : (v) ھوا سے احاطہ کرنا / حصار کرنا ۔

Atmospheric /-al : (a) ھوائی ؛ فضائی ؛ متعلق بہ کرۂ ھوائی ؛ ( جمع ) طوفان کی حالت میں لا سلکی یا ٹیلیفون میں ھوا کا جو اختلال ملتا ھے ؛ (طبیعیات) ھوا کا ۔

Atmospheric absorption : (n) ( طبیعیات ) ھوائی جذب ۔

Atmospheric circulation : (n) ( طبیعیات ) کرۂ ھوا کی گردش یا دوران ۔

Atmospheric electricity : (n) : ( طبیعیات ) کرۂ ھوا کی برق فضائی برق ۔

Atmospheric engine : (n) بھاپ کا ایک انجن ۔

Atmospheric line : (n) اسٹیم انجن کا خطِ توازن ۔

Atmospheric pressure : (n) ; ( کیمیا ) فضائی دباؤ ؛ ھوا کا دباؤ ؛ اٹمو سفیری داب ؛ ھوائی دباؤ ۔

Atmospheric railway : (n) وہ ریل جو خلا کے بننے یا بھپی ھوا کی دھکیلنے والی قوت سے چلتی ھے ۔

Atmospheric refraction : (n) ( طبیعیات ) فضائی انعطاف ۔

Atmospheric turbulance : (n) (طبیعیات) کرۂ ھوائی ھیجان ۔

Atmospherically : (adv) کرۂ ھوائی طور پر ؛ فضائی طور پر ۔

Atmospherics : (n) فضائی پیام رسانی میں مداخلت کرنے والی آواز فضا کی برقی تحرکات کی وجہ سے ؛ ھوائی اضطرابات ۔

Atoll : (n) [Malaylam."adal"] حلقہ نما مرجانی چٹانیں جو لیگون کے چاروں طرف ھوں ؛ مرجانی حلقہ ؛ جزیرہ مرجانی ؛ مرجانہ ۔

Atom : (n) [F. atome, a. Gr."atomos"] (۱) ذرہ ؛ ریزہ ؛ ذرہ لایتجزی ؛ کوئی چھوٹی چیز جس کی تقسیم نہ ھو سکے ۔ (۲) حصہ اقل ؛ چھوٹا سا حصہ ؛ جزو قلیل ؛ عشر عشیر ؛ جوھر ؛ (حیوانیات، طبیعیات و کیمیا) ایٹم ۔ (۳) ھر چھوٹی چیز ؛ ذراسی چیز ۔

Chemical atom : جوھر کیمیاوی (اشیاء کی وہ چھوٹی مقدار جو کیمیاوی ترکیب پا سکے) ۔

Nuclear atom : ( طبیعیات ) نیوکلیائی ایٹم ؛ مرکزی جوھر ۔

Physical atom : وہ فرضی آخری ذرہ جس میں مادہ حقیقتاً موجود رھتا ھے ؛ جوھر فرد ؛ جزو لا یتجزی ۔

Recoil atom : ( طبیعیات ) پچھٹ ایٹم ۔

To smash shiver to or into atom : ریزہ ریزہ کرنا ؛ چور چور کر دینا ۔

Atomare : (n) وہ رقبہ جو اصلی ذرات کے اتصال سے بنتا ھے ۔

Atomechanics : (n) ذرات کے حرکت و سکون کا علم ۔

Atomic : (a) ( کیمیا و طبیعیات ) ایٹمی ؛ جوھری ؛ متعلق بہ جوھر ؛ جزو لا یتجزی ۔

Unit of atomic weight : جوھری وزن کی اکائی ؛ ایٹمی وزن کی اکائی ۔

Atomic age : (n) ( تاریخ وسیاسیات ) ایٹمی زمانہ ۔

Atomic beam : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی بیم ؛ جوھری شعاع ۔

Atomic bomb : (n) ( تاریخ وسیاسیات ) ایٹم بم ؛ ( کیمیا ) ایٹم بم ۔

Atomic commission : (n) ( انتظامیہ ) جوھری توانائی کمیشن ۔

Atomic energy : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) ایٹمی طاقت ؛ ( کیمیا ) ایٹمی قوت ؛ ایٹمی توانائی ۔

Atomic excitation : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی اشتعال ۔

Atomic form : (n) ایٹمی ھیئت ؛ ایٹمی شکل ۔

Atomic heat : (n) ( کیمیا ) ایٹمی تپش ؛ ایٹمی حرارت ۔

Atomic hydrogen : (n) ( کیمیا ) ایٹمی ھائیڈروجن ۔

Atomic integration : (n) جوھری تکمیل ۔

Atomic kernel : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی مغز ۔

Atomic language : (n) ( لسانیات ) غیر ترکیبی زبان ؛ مادیاتی زبان ۔

Atomic mass : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی مادیت ؛ ( کیمیا ) ایٹمی کمیت ۔

Atomic mass unit : ( طبیعیات ) ایٹمی ماس اکائی ( اے، ایم، یو ) ۔

Atomic minerals division : ( انتظامیہ ) محکمہ معدنیات جوھری توانائی ۔

Atomic model : (n) ( کیمیا ) ایٹمی نمونہ ؛ ایٹمی ماڈل ۔

Atomic number : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی عدد ؛ ( کیمیا ) ایٹمی نمبر ۔

Atomic orbit : (n) ( کیمیا ) ایٹمی مدار ۔

Atomic philosophy : (n) فلسفہ جوھر فرد ( یہ عقیدہ کہ تمام چیزیں جو جاذبہ اور حرکت رکھتی ھیں اجزائے لایتجزی سے بنی ھیں ) ۔

Atomic pile : (n) (طبیعیات) ایٹمی ڈھیر ؛ جوھری تودہ ؛ جوھری انبار ۔

Atomic power : (n) ( انتظامیہ ) جوھری قوت ؛ ( طبیعیات ) ایٹمی طاقت ۔

Atomic proportion : (n) جوھری تناسب ۔

Atomic radius : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی ریڈیس ؛ ( کیمیا ) ایٹمی نصف قطر ۔

Atomic reactor : (n) ( کیمیا ) ایٹمی بھٹی ۔

Atomic refraction : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی انعطاف ۔

Atomic spectrum : (n) ( کیمیا ) ایٹمی اسپکٹرم ؛ ایٹمی طیف ۔

Atomic stability : (n) ( طبیعیات ) ایٹمی پائداری ۔

Atomic state : (n) ( کیمیا و طبیعیات ) ایٹمی حالت ۔

Atomic structure : (n) ( کیمیا و طبیعیات ) ایٹمی ساخت ۔

Atomic theory : (n) (طبیعیات) ایٹمی نظریہ ؛ نظریہ جوھر فرد ؛ یہ عقیدہ کہ عناصر ایسے غیر تقسیم پذیر اجزائے مادہ پر مشتمل ھیں جو اپنا مخصوص وزن اضافی رکھتے ھیں اور مختلف اشیاء کے جوھر جب ترکیب پاتے ھیں تو وہ ایک خاص تناسب کے ساتھ ملتے ھیں اوران کا یہ تناسب ھی ھوتا ھے جس میں عناصر اور مرکبات کیمیاوی ترتیب پاتے ھیں ؛ ( کیمیا ) ایٹمی نظریہ ۔

Atomic volume : (n) ( کیمیا ) ایٹمی حجم ؛ جوھری حجم ؛ ( طبیعیات ) ایٹمی حجم ۔

Atomic weight : (n) ( کیمیا ) ایٹمی وزن ۔

Atomical : (a) ایٹمی ؛ ایٹم سے متعلق ؛ ایٹمی فلسفہ کا پابند ؛ دقیق ؛ باریک ؛ ابتدائی ؛ ایٹمی فلسفہ کا معتقد ۔

**Atomically : (adv)** بطور ایٹم ۔

**Atomicity : (n)** ایٹمی ترکیب کی حالت ؛ کسی عنصر کی ترکیبی صلاحیت جو اب (Valency) کہلاتی ھے ؛ گرفت جوھری ؛ تعداد جواھر ۔

**Atomism : (n)** (۱) انفرادی جوھروں کے عمل کا نظریہ ؛ نظریہ جوھریت ؛ ذریت ۔ (۲) انفرادیت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) نظریہ جوھریت ۔ (۳) یہ عقیدہ کہ دنیا کی ترکیب ذرات لا یتجزی یعنی ایٹم سے ھوتی ھے ۔

**Dynamic atomism :** (فلسفہ و نفسیات) حرکی جوھریت ۔

**Logical atomism :** ( فلسفہ و نفسیات ) منطقی جوھریت ۔

**Psychological atomism :** ( فلسفہ و نفسیات ) نفسیاتی جوھریت ۔

**Qualitative atomism :** ( فلسفہ و نفسیات ) کیفی جوھریت ۔

**Quantitative atomism :** ( فلسفہ و نفسیات ) کمیتی جوھریت ۔

**Sensory atomism :** (فلسفہ و نفسیات) حسّی جوھریت ۔

**Atomist : (n)** (۱) نظریۂ جوھریت ( ذریت ) کا قائل ؛ جوھریت پسند ؛ معتقد جوھریت ۔ (۲) نظریہ جوھر فرد کا طالب علم یا شارح ۔

**Atomistic : (a)** "atomist" یا "Atomism" کا یا اس سے متعلق ؛ علاحدہ ذروں کا حامل ؛ جوھریتی ۔

**Atomistical : (a)** ذرّوی ؛ جوھریت سے متعلق ۔

**Atomistically : (adv)** جوھریت کے متعلق ۔

**Atomistics : (n)** ( طبیعیات ) جوھریت ۔

**Atomization : (n)** (۱) جوھرانا ؛ ذروں یا جوھر میں تحلیل کرنا ۔ (۲) مائعات کو لطیف بنا دینا ؛ (طبیعیات) ذرہ پاشیت ؛ ( کیمیا ) ایٹمانا ؛ جوھراؤ ؛ جوھر سازی ؛ ( طب ) مائع پاشی ؛ عرق پاشی ۔

**Atomize : (v)** ذرّوی یا جوھر فرد میں تحلیل کرنا ؛ تحقیر کرنا ؛ (طبیعیات ) ذرہ پاشی ؛ ( کیمیا ) ایٹمانا ؛ جوھرانا ؛ ( طب ) پھوڑا بننا ۔

**Atomized : (a)** ( کیمیا ) ایٹمانا ؛ ایٹم شدہ ۔

**Atomizer : (n)** ( طب ) عرق پاش ؛ وہ آلہ جس کی مدد سے مائعات کی باریک باریک پھواریں نکلتی ھیں ؛ ( طبیعیات ) ذرہ پاشی ' ( کیمیا ) عرق پاشی ۔

**Atomlessy : (a)** ایک ذرہ بھی نہ چھوڑنے والا ؛ ذرہ شناسی ۔

**Atomology : (n)** علم جوھر فرد ؛ ذروں کا علم ؛ علم ذرات ؛ ذرہ شناسی ' جوھریات ؛ علم الجوھر ۔

**Atomy : (n)** (۱) ڈھانچہ ؛ پنجر ۔ (۲) ھڈی چمڑا ؛ پوست استخواں ۔

**Atomy : (n)** ذرہ ؛ جزو لا یتجزی ؛ ریزہ ؛ نحیف ؛ پنجر ؛ تشریح ؛ بونا ؛ جوھر ۔

**Atonal : (a)** ( موسیقی ) بغیر سُر یا راگ کے ۔

**Atonable : (a)** قابل فدیہ ؛ قابل کفارہ ؛ قابل تلافی ۔

**Atone : (v)** [Back-formation from ATONEMENT] (۱) کفارہ دینا ؛ کفارہ ادا کرنا ؛ بھگتان بھگتنا ؛ تاوان دینا ؛ ڈانڈ بھرنا ؛ بدل کرنا ؛ عوض کرنا ۔ (۲) کفارہ ؛ فدیہ ؛ بدلہ وغیرہ دینا ۔ (۳) ( متروک ) مصالحت کرنا ؛ ھم آھنگ کرنا ؛ ھم صوت کرنا ۔

**Atonement : (n)** [f. ATONE+-MENT] کفارہ ؛ تاوان ؛ فدیہ ؛ ڈنڈ ؛ بدلہ ؛ معاوضہ ؛ ھم آھنگی ؛ ھم صوتی ؛آشتی ؛ صلح ؛ مصالحت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) کفارہ ۔

**Atonementist : (n)** Calvine کے عقیدہ کفارہ کو ماننے والا ۔

**Atonement money : (n)** زر فدیہ ؛ زر کفارہ ۔

**Atoner : (n)** فدیہ دینے والا ؛ کفارہ دینےوالا ؛ تلافی کرنے والا ۔

**Atonic : (a)** [med. L."atonicus"] (۱) بے نبرہ ؛ وہ بول جس پر زور نہ پڑے ؛ غیر تکیہ دار ؛ غیر مؤکد ؛ عدم توتر ؛ ضعیف ۔ (۲) ( طب ) بے رونق ؛ جس پر صحت کی رونق نہ ھو ۔ (۳) غیر موکد بول ؛ ( طبیعیات ) بے بل ؛ غیر نبری ۔ (٤) دوا جو ھیجان کو دور کرے ؛ دوائے دافع ھیجان ۔

**Atonic form : (n)** ( لسانیات ) بے بل روپ ۔

Atony : (a) [F."atonic", ad. med. L."atonia"] نقاہت ؛ ضعف اعصاب ۔

Atop : (adv & prep) اوپر ؛ سر پر ؛ چوٹی پر ۔

Atopy : (n) [Gr."atopia"] دیکھو allergy

Atour : (prep) [AT Prep.+our, ower] خلاف ورزی میں ؛ اوپر ؛ مزید ؛ علاوہ ۔

By and atour : مزید ؛ علاوہ ۔

Atrabilarian : (n) [f. med. L."atrabilarius"] سوداوی مزاج کا ۔

Atrabilarious : (a) سوداوی ۔

Atrabiliary : (a) [mod. L."atrabiliarius"] سودا سے متعلق ؛ سوداوی ؛ سیاہ صفراوی ؛ سوداوی مزاج ۔

Atrabilious / Atrabiliar : (a) [L."atraibulis"] (۱) سوداوی ۔ (۲) مالیخولیائی ؛ خبطی ؛ اداس ؛ سوداوی مزاج ۔ (۳) جھلا ؛ چڑ چڑا ؛ ترش مزاج ۔

Atrabiliousness : (n) چڑ چڑاپن ؛ خبط ؛ مالیخولیا ؛ جھلاپن ۔

Atrament : (n) [L."atramentum"] سیاھی ؛ روشنائی یا اس قسم کی کوئی سیاہ شئے ۔

Atramental / Atramentous : (a) سیاہ ؛ کالا ؛ روشنائی جیسا ۔

Atremble : (adv) [A+TREMBLE] رعشہ دار ؛ کپکپاتے ہوئے ؛ تھر تھراتے ہوئے ۔

Atresia : (n) [Gr."atretos"] جسم کی قدرتی نلی کا مسدود ہو جانا ؛ تنگی ثقبہ ؛ رتق ۔

Atrial : (a) [L."atrium"] (۱) قلب کے بالائی خانے کا یا اس سے متعلق ؛ اذین القلب کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) معائی جوف کا یا اس سے متعلق ؛ ( حیوانیات ) اطاقی ۔

Atrip : (adv) (۱) ( جہاز رانی ) متعلق بہ مستول ؛ تھوڑا اوپر اٹھایا ھوا اس غرض سے کہ بادبان اپنی جگہ پر آجائے ۔ (۲) متعلق بہ بادبان ؛ کندے کے سوراخ سے بلند کیا ھوا اور پھیلا ھوا بادبان تاکہ جہاز کو ھوا کے رخ پر لگایا جائے ۔ (۳) متعلق بہ لنگر ؛ ذرا بلند ؛ زمین سے تھوڑا ھی اوپر ۔

Atrium : (n) [L.] (۱) صحن ؛ آنگن ؛ ایک رومی مکان کا مرکزی ھال ۔ (۲) برساتی چھتا (خاص کر گرجوں کا) ۔ (۳) ( فلکیات ) اذین القلب کا وہ حصہ جس میں رگیں خون انڈیلتی ھیں ؛ وہ بڑا جوف جس میں جاکر آنتیں کھلتی ھیں ؛ اطاق ۔

Atro -: جزو ترکیبی بمعنی " سیاھی مائل سرخ رنگ" ۔

Atrocious : (a) [L."atroci-"(atrox)] (۱) خبیث ؛ ملعون ؛ نابکار ؛ بد ذات ؛ بے درد ؛ ظالم ۔ (۲) بہت برا ؛ بہت خراب ؛ زشت ۔

Atrocious pun : (n) غیر مہذب ضلع جگت ۔

Atrociously : (adj) بد ذاتی یا نابکاری سے ؛ خبیثانہ ؛ پاجیانہ طور پر ۔

Atrociousness : (n) پاجی پنا ؛ بد معاشی ؛ نابکاری ؛ خباثت ؛ شرارت ۔

Atrocity : (n) [L. "atrocitatem"] (۱) پاجی پن ؛ بد ذاتی ؛ نابکاری ؛ خباثت ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) مظالم ؛ ظالمانہ فعل ؛ تشدد ۔ (۲) پاجیانہ فعل ؛ ظالمانہ فعل ۔ (۳) سخت غلطی ؛ فاش غلطی ؛ انتہائی حماقت ؛ بدتہذیبی ۔

Atrois : (a) [Fr.] تین کے لئے ؛ تین شخصوں کے لئے ۔

Atrophied : (a) لاغر ؛ خشک ۔

Atrophous / Atrophic : (a) لاغر ؛ خشک ؛ ھزالی ۔

Atrophy : (n) لاغری ؛ خشکی ؛ دبلاپن ؛ پوست استخوان ؛ ھزالی ؛ ( حیوانیات ) عدم نمو ؛ ھزال ۔

Atrophy : (v) گھلنا ؛ گھلانا ؛ دبلا ھونا یا کرنا ؛ سوکھنا یا سکھانا ؛ پوست استخواں ھونا یا کر دینا ؛ ناقص ھونا یا کردینا ۔

Atropic : (a) عرق عنب الثعلب کا ۔

Atropine / Atropia : (n) [f. "atropa"] ایک قسم کا زھریلا القلی دار مادہ جو مکو سے نکلتا ھے ؛ عرق مکو ؛ عرق عنب الثعلب ۔

Atropinism / Atropism : (n) Atropine کا زھر دینا ۔

Atropinized : (a) Atropine کے ذریعہ زھر دیا ھوا ۔

Atropous / Atropal : (a) [Gr."atropos"+-OUS] ایسے بیفک سے متعلق جو الٹا نہیں بلکہ سیدھا ھو ۔

**Atry : (adv)** طوفان میں جہاز کے متعلق بولا جاتا ہے : بادبان کو اگلے حصہ سے لگا کر جہاز کا توازن ہوشیاری سے قائم رکھنا ۔

**Attach : (v) [OF."atachier"] :** (۱) باندھنا ' نتھی کرنا : ٹانکنا : منسلک کرنا : لگانا : جوڑنا ۔ (۲) شریک ہونا : ملنا : شامل ہونا : ساتھ ہو جانا : جا ملنا : (کسی شخص، جماعت یا وفد وغیرہ سے) ۔ (۳) ملانا : لگانا : شامل کرنا : اضافہ کرنا : ملحق کرنا : پیوند کرنا (کسی غیرمادی چیز، نام، ذمہ داری وغیرہ کا) ۔ (٤) اہمیت دینا : سمجھنا : نسبت کرنا : منسوب کرنا ۔ (٥) (قانون) قرق کرنا : ضبط کرنا : فرق میں لانا ۔ (٦) عائد ہونا : لگنا : آنا ۔

To be attached to : ملحق : جوڑا ہوا ۔

**Attachable : (a)** جوڑنے کے قابل : قابل انسلاک : منسلک شدنی : جوڑنے کے قابل : قابل قرقی : ضبطی یا گرفتاری کے قابل ۔

**Attache : (n)** رکن عملہ سفارت : اتاچی : کسی حکومت کا بحری یا فوجی نمائندہ کسی غیر ملک میں : (تاریخ، سیاسیات و انتظامیہ) اتاشی ۔

Administration attache : ( تاریخ و سیاسیات ) انتظامی اتاشی ۔

Air attache : ( تاریخ و سیاسیات ) فضائیہ اتاشی ۔

Commercial attache : ( تاریخ و سیاسیات ) تجارتی اتاشی ۔

Consular attache : (تاریخ و سیاسیات) قونصلی اتاشی ۔

Cultural attache : ( تاریخ و سیاسیات ) تہذیبی اتاشی ۔

Labour attache : ( تاریخ و سیاسیات ) اتاشی برائے محنت ۔

Military attache : ( تاریخ و سیاسیات ) فوجی اتاشی ۔

Naval attache : ( تاریخ و سیاسیات ) بحریہ اتاشی ۔

Passport and visa attache : ( تاریخ وسیاسیات ) پاسپورٹ اور ویزا اتاشی ۔

Press attache : ( تاریخ و سیاسیات ) پریس اتاشی ۔

Property attache : (تاریخ و سیاسیات) جائداد اتاشی ۔

Publicity-Cum-Cultural attache : ( تاریخ و سیاسیات ) اتاشی برائے نشر و اشاعت و تہذیب ۔

**Attache case : (n)** کاغذات رکھنے کا چمڑے کا چھوٹا بکس ۔

**Attached : (a)** (۱) گرفتار ' ملحق ' وابستہ بلحاظ ذوق : محبت یا ہمدردی ۔ (۲) مادی طور پر بندھا ہوا : ( تاریخ و سیاسیات ) منسلکہ : مشمولہ ۔ (۳) ( حیوانیات ) ساکن ' ( معماری ) دیوار سے متصل ۔

**Attached office : (n)** ( انتظامیہ ) ملحقہ دفتر ۔

**Attachedly : (adv)** منسلک ہو کر : شریک ہو کر : متصل ہو کر ۔

**Attacher : (n)** ملحق کرنے والا ' وابستہ کرنے والا ۔

**Attachment : (n) [F."attachement"] :** (۱) منسلک ' الحاق : جوڑ ' نتھی کرنا ' شامل کرنا ' شمول ' اشتراک ( attach دوسرے معنوں میں ) ۔ (۲) لگاؤ : جڑاؤ ( حیوانیات ) ۔ (۳) شئے منسلکہ : شئے مشمولہ ' نتھی شدہ ' بندھن ' نتھی : رشتہ ۔ (٤) محبت : پیار : دلی تعلق : چاہ : الفت ' اُنس : وابستگی : (فلسفہ و نفسیات) لگاؤ ۔ (٥) قرقی ' ضبطی ۔ (٦) اضافہ ۔

Foreign attachment : غیر ملکی مال کی قرقی جو قرضوں کی ادائی کے لئے کی جائے ۔

Infantile attachment : (فلسفہ ونفسیات) بچگانہ لگاؤ ۔

**Attack : (v) [F."ataquer"]** (۱) حملہ کرنا : دھاوا بولنا : چڑھائی کرنا : ہلہ کرنا : دھاوا بولنا : یلغار کرنا : وار کرنا : چڑھ دوڑنا : ٹوٹ پڑنا : ( نیز مجازاً ) چوٹ کرنا ۔ (۲) برا حشر کرنا : مضر ہونا : ضرر پہنچانا ' نقصان پہنچانا : خراب کرنا (کسی طبعی عامل یا بیماری وغیرہ کا) ۔ (۳) کسی مشکل کام میں لگ جانا ۔

**Attack : (n)** (۱) ( تاریخ و سیاسیات ) حملہ : وار : چڑھائی : یورش : دھاوا ' پل پڑنا : تاخت و تاز ۔ (۲) چوٹ ۔ (۳) عمل : اثر : ( امراض اور طبعی عاملوں کا ) ۔ (٤) کسی مشکل کام میں انہماک ۔ (٥) ایک قدرتی عامل کا تحلیل کرنے یا برباد کرنے کے عمل کا آغاز ۔ (٦) ( موسیقی ) کسی نغمہ کے آغاز کا طریقہ یاعمل ۔ (۷) حوصلہ مندانہ بیان : جرأت مندانہ بیان : جرأت مندانہ ترجمانی ۔

Attack rate : (n) ( شماریات ) حملہ کی شرح ؛ شرح یورش ۔

Attackable : (a) قابل گرفت ؛ ضرر پذیر ؛ نقصان پذیر ۔

Attacker : (n) حملہ آور ؛ دھاوا کرنے والا ؛ چڑھائی کرنے والا ۔

Attain : (v) [ME."ateyn(e)","ateine", OF."ataign-", L."attinge"] (۱) پہنچانا ؛ آ لگنا ؛ عمر کو پہنچنا ۔ (۲) حاصل کرنا ؛ پانا ؛ تکمیل کو پہنچنا ۔

Attainable : (a) قابل حصول ؛ ممکن الحصول ؛ تکمیل پذیر ۔

Attainableness : (n) تکمیل پذیری ۔

Attainder : (n) [OF."attaindre","ateindre"] سزائے موت یا خارج البلد کے عواقب مثلاً املاک ، شہری حقوق یا وراثت سے محرومی ۔

Act or Bill of attainder : وہ بل یا قانون جو انگلستان کی پارلیمنٹ میں پاس ہوا اور جس کے ذریعہ سزائے موت یا خارج البلد کے عواقب لاگو کئے گئے ۔

Attained : (a) تکمیل شدہ ۔

Attained age : (n) ( تجارت ) تکمیل شدہ عمر ۔

Attainer : (n) حاصل کرنے والا ؛ پہنچنے والا ۔

Attainment : (n) حصول ؛ تحصیل ؛ تکمیل کو پہنچنا ؛ رسائی ؛ پہنچ ۔ (۲) جوہر ؛ ہنر ؛ استعداد ؛ اکتساب ( فلسفہ و نفسیات ) استعداد ؛ حصول ۔ (۳) کمال ؛ فضیلت ۔

Attainor : (n) [AF."atteignour",OF."atteigneur"] ( قانون ) ۲۴جیوریوں میں سے ایک جیوری ؛ غلط رائے دینے والی کسی جیوری کو سزا دینے والی ۲۴ جیوریوں میں سے ایک جیوری ۔

Attaint : (v) [OF."ateint","ataint"] (۱) ( بیماریوں وغیرہ کا ) لاحق ہونا ؛ حملہ کرنا ؛ لگنا ۔ (۲) پیدا ہونا ۔ (۳) لگنا ؛ لگ جانا ( متعدی بیماریوں کا ) اڑ کر لگنا ؛ سرایت کرنا ؛ متاثر ہونا ۔ (٤) داغ لگانا ؛ ملوث کرنا ؛ ساننا ؛ آلودہ کرنا ؛ کلنک کا ٹیکہ لگانا ؛ بدنام کرنا ۔(٥) زہر وغیرہ کا اثر کرنا ۔ (٦) کسی جیوری کو غلط رائے کا ملزم قرار دینا ؛ جیوری کی رائے کو الٹ دینے کے لئے قانونی کار روائی ۔

Attaint : (n) [OF."ateinte"] کسی جیوری کو غلط رائے دینے کی سزا ؛ کلنک کا ٹیکہ ؛ پچھلی ٹانگ سے اگلی کا زخمی ہونا ؛ چھونا ۔

Attar : (n) [a pers., ad. Arab.] عطر ؛ عطر گلاب ۔

Atteal : (n) ایک قسم کی بط جو Orkney اور Shetland isles میں پائی جاتی ھے ۔

Attemper : (v) [L."attemperare"] (۱) ممزوج کرنا ؛ ملانا ؛ سمونا ؛ آمیز کرنا ؛ معتدل بنانا ؛ ملائم کرنا ؛ نرم کرنا ۔(۲) حرارت کو معتدل کرنا ۔ (۳) تسکین دینا ؛ دھیما کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ تشفی دینا ۔ (٤) مطابق کر لینا ؛ رنگ قبول کر لینا ؛ مناسب حال یا مطابق حال کرنا ؛ سازگار بنا لینا ۔ (٥) ھم آھنگ کرنا ؛ ھم صوت کرنا ۔ (٦) تاؤ دینا ؛ ( دھات کو ) بجھاؤ دینا ؛ آب دینا ۔

Attemperament /-perment : (n) ترکیب امتزاج ؛ سمونا ؛ مطابقت ؛ موافقت ؛ ھم آھنگی ؛ تاؤ ؛ بجھاؤ ؛ دم ؛ آب ۔

Attemperate : (v) معتدل بنانا ؛ ملائم کرنا ؛ دیکھو attemper

Attemperate : (a) معتدل ؛ متوازن ؛ باقاعدہ ؛ تناسب ۔

Attemperation : (n) معتدل یا ملائم کرنے کا عمل ۔

Attemperator : (n) معتدل یا ملائم کرنے والا خصوصاً شراب کی کشید میں شعیر کی خمیری حرارت کو معتدل رکھنے میں ۔

Attempt : (v) [L."attemptare","attentare"] (۱) کوشش یا سعی کرنا ۔ (۲) (دشمن یا قلعہ کی) تسخیر کی کوشش کرنا ۔(۳) ورغلانے کی کوشش کرنا ۔ (٤) بد زور قوت حاصل کرنے کی کوشش کرنا ۔

To attempt the life of : کسی کو قتل کرنے کی کوشش کرنا ؛ کوشش کرتے ہوئے ؛ سعی کرتے ہوئے ۔

Attempt : (n) کوشش ؛ سعی ؛ جدو جہد ؛ بیڑا اٹھانا ؛ کسی کی جان پر حملہ ؛ کسی عورت کی عزت پر حملہ ۔

Attemptability : (n) کوشش پذیری ؛ سعی پذیری ۔

Attemptable : (a) قابل کوشش ؛ قابل سعی ۔

Attempter : (n) کوشاں : ساعی : کوشش کرنے والا ۔

Attemptingly : (adv) کوشش کرتے ہوئے : سعی کرتے ہوئے ۔

Attemptless : (a) بلا کوشش : بے سعی ۔

Attend : (v) [ME."attende", L."at","adtendere"] (۱) توجہ کرنا : متوجہ ہونا : توجہ مبذول کرنا : غور کرنا : سوچنا : دھیان دینا ۔ (۲) مشغول ہونا : منہمک ہونا : جُٹ جانا : لگ جانا : مصروف ہونا ۔ (۳) موجود ہونا : حاضر ہونا : شریک ہونا ( کسی موقع پر ) ۔ (٤) حاضر خدمت رہنا : حاضر باش ہونا : حضوری میں رہنا ۔ (٥) ملاقات کے لئے حاضر ہونا ۔ (٦) ساتھ ہونا : رفاقت کرنا : معیت کرنا : ساتھ جانا ۔ (۷) ( فوجی اور جہاز رانی ) دشمنی کے ارادے سے پیچھے ہٹنا ۔ (۸) انتظار کرنا : منتظر رہنا ۔

Attendance : (n) [OF."atendance"] (۱) حاضری : حاضر باشی : حاضر خدمت : حضوری : موجودگی (فلسفہ و نفسیات ) حاضری ۔ (۲) ( شرکت ) تعداد حاضرین : ملتزمین ۔ (۳) ملازمت : خدمت ۔

In attendance : خدمت میں ۔

To dance attendance : حاضر باشی کرنا : دربار داری کرنا ۔

Attendance register : (n) ( انتظامیہ ) حاضری رجسٹر : رجسٹر حاضری ۔

Attendant : (n) [OF."attendant"] (۱) خدمت گار : حاضر رہنے والا : حاضری دینے والا : حاضر باش : ملازم : مصاحب : پیش خدمت ۔ (۲) شریک : نزدیکی نتیجہ ۔ (۳) شریک جلسہ وغیرہ ۔ (٤) تابع ۔

Attendantly : (adv) شریک ہو کر : حاضر باش ہو کر ۔

Attender : (n) توجہ کرنے والا : مشاہدہ کرنے والا ۔

Attendress : (n) (۱) خدمت گار ۔ (۲) زن خدمت گار ۔

Attent : (a) [L."attentus"] تلا ہوا : آمادہ : متوجہ ۔

Attently : (adv) توجہ سے : آمادگی کے ساتھ : آمادہ ہو کر ۔

Attention : (n) [L."attentionem"] (۱) توجہ : دھیان : التفات : غور : خیال : مواظبت : دقت ۔ (۲) توجہ : خیال : لحاظ : پاس : (فلسفہ و نفسیات ) توجہ ۔ (۳) ( جمع میں ) تکلفانہ آداب : مراسم اخلاقی ۔ (٤) ایک فوجی لفظ جو کسی خاص مشق یا حرکت کی تیاری کے لئے ہوشیار کرتا ہے : فوجی حکم ۔

Distributed attention : (فلسفہ و نفسیات ) منقسم توجہ ۔

Fluctuation of attention : ( فلسفہ و نفسیات ) توجہ کا اتار چڑھاؤ ۔

Focus of attention : ( فلسفہ و نفسیات ) مرکز توجہ ۔

Habitual attention : ( فلسفہ و نفسیات ) عادی توجہ ۔

Intensive attention : ( فلسفہ و نفسیات ) گہری توجہ ۔

Involuntary attention : ( فلسفہ و نفسیات ) غیر ارادی توجہ ۔

Primary attention : ( فلسفہ و نفسیات ) طبعی توجہ ۔

Secondary attention : (فلسفہ و نفسیات ) ثانوی توجہ ۔

Spontaneous attention : ( فلسفہ و نفسیات ) بے ساختہ توجہ ۔

Sustained attention : (فلسفہ و نفسیات) قائم توجہ ۔

To arrest attention : متوجہ کرنا ۔

To attract attention : دھیان مبذول کرنا ۔

To call attention : دھیان مبذول کرنا ۔

To come to attention : ( فوجی ) سیدھے کھڑے ہونا ۔

To darw attention : دھیان مبذول کرنا : متوجہ کرنا ۔

To fix attention : دھیان جمانا ۔

To pay or give attention : دھیان دینا ۔

To pay attention or one's attention to : توجہ دینا ۔

To stand at attention : ( فوجی ) سیدھے کھڑے ہونا ۔

Visual attention : ( فلسفہ و نفسیات ) بصری توجہ ۔

Volitional attention : ( فلسفہ و نفسیات ) ارادی توجہ ۔

Voluntary attention : ( فلسفہ و نفسیات ) ارادی توجہ ۔

Attention line : (n) (تجارت و معاشیات) توجه لائن ۔

Attention span : (n) (فلسفه و نفسیات) وسعت توجه ؛ حیطهٔ توجه ۔

Attentive : (a) [F."attentif",-ive] (۱) متوجه ؛ خیال رکھنے والا ۔ (۲) خلیق ؛ خاطر داری کرنے والا ؛ متواضع ؛ آؤ بھگت کرنےوالا ؛ خاطر مدارات سے پیش آنے والا ۔ (۳) آماده ۔

Attentively : (adv) توجه سے ؛ دھیان دیکر ۔

Attentiveness : (n) توجه ؛ فکر ؛ التفات ؛ اعتنا ۔

Attenuant : (a) [L."attenuantem"] رقیق کرنے کی خاصیت رکھنے والا ؛ پتلا کرنے کی خاصیت رکھنے والا ؛ رطوبتوں کو پتلا کرنے والی دوا ۔

Attenuate : (v) [L."attenuat-","attenuare"] (۱) پتلا کرنا ؛ باریك کرنا ؛ رقیق کرنا ۔ (۲) پتلا کرنا (ترکیب کے اعتبار سے) ۔ (۳) تخفیف کرنا ؛ تقلیل کرنا ؛ گھٹانا (شدت، قیمت یا قوت کو) ۔ (٤) کمزور ؛ لاغر ؛ پتلا ہو جانا ۔

Attenuate : (a) [L."attenuatus"] (۱) پتلا ؛ باریك ۔ (۲) لطیف ؛ ہلکا کیا ہوا ؛ رقیق ؛ ملطف ۔

Attenuation : (n) [L."attenuationem"] (۱) رقیق کرنا ؛ تخفیف ؛ کمی ؛ تقلیل ۔ (۲) کثافت کی تخفیف ؛ (طبیعیات) تخفیف ۔

Atter : (n) [OE."atr","ator","attor"] (۱) فاسد ماده ۔ (۲) زہر ملانا ۔

Attercop : (n) [OE."attorcoppa"] (۱) کینه پرور آدمی ؛ بد فطرت آدمی ۔ (۲) (حیوانیات) عنکبوت ؛ مکڑی ۔

Attermine : (v) [L."atterminare"] قرضه کی ادائی کی شرط طے کرنا ۔

Attery / Attry : (a) ریم آلود ؛ پیپ بھرا ۔

Attest : (v) [F."attester", ad. L."attestari"] (۱) (انتظامیه) تصدیق کرنا ؛ توثیق کرنا ؛ حلف لینا ؛ قسم لینا ؛ حلفیه اقرار کرنا ؛ سند دینا ۔ (۲) شاہد ہونا ؛ گواہ ہونا ؛ گواہی دینا ؛ شہادت دینا ۔

Attest : (n) دستخط کی توثیق ۔

Attestable : (a) قابل تصدیق ؛ قابل توثیق ۔

Attestant : (n) [L."attestantem"] گواہ ؛ شاہد ؛ مصدّق ؛ دستخط کی تصدیق کرنے والا ۔

Attestation : (n) [L."attestationem"] (۱) (تاریخ و سیاسیات و انتظامیه) تصدیق ؛ توثیق ؛ دستخطی ؛ قسمیه بیان ؛ تحریری بیان ؛ تحریری اقرار ۔ (۲) شہادت ؛ گواہی ؛ حلف لینا ؛ قسم کھلوانا ؛ حلفیه اقرار کرنا ۔

Attestative : (a) تصدیقی ؛ توثیقی ۔

Attested form : (n) (لسانیات) مصدقه روپ ؛ مستعمله روپ ۔

Attester /-or / Attestator : (n) تصدیق کننده ؛ مصدّق ؛ حلف لینے والا ؛ قسم کھلانے والا ؛ شاہد ۔

Attic : (a) (۱) ایتھنی ؛ ایتھنس کا یا اس سے متعلق ؛ خالص کلاسیکی ؛ اٹیکا کا باشنده ۔ (۲) یونانی عمارتوں کے اصل رواق کے زیاده اونچے کھمبے کے ساتھ کا چھوٹا کھمبا ۔

Attic : (a&n) [F."Attique"] (۱) ایك قسم کی عمارت جس میں نیچے کا طبقه بلند اور اوپر کا اس سے کم بنا ہوتا ہے ۔ (۲) کھپریلی چھت کی سب سےاوپر کی منزل کا کمره جس کی چھت کھپریلی ہو ؛ بالا خانه ۔

Attic-base : (n) یونانی مکانوں کے ستون کی بنیاد کا حصه ۔

Attic faith : (n) نا قابل شکست عقیده ۔

Attic storey : (n) کسی عمارت کی بالائی منزل یا اس کا کمره ۔

Attice : (v) حرکت میں لانا ؛ اشتعال دینا ؛ حاوی ہونا ؛ ترغیب دینا ۔

Atticism : (n) [Gr."atticismos"] (۱) ایتنیت ؛ ایتھنس کا خاص بیان و طرز وغیره ۔ (۲) فصاحت ؛ شیرینی ؛ شیرینیء گفتار ؛ اتینیت (یعنی ایتھنس کے ساتھ محبت) ۔

Atticist : (n) [Gr."atticistes"] (اسلوب) کی نمائشی تقلید ؛ نمائشی مقلد ۔

Atticize : (v) [Gr."atticizin"] یونان پرستی کرنا ؛ ایتھنسی لهجه کی نقل کرنا ۔

Attire : (v) [ME."ative", OF."atrer"] لباس پہنانا ؛ کپڑے پہنانا ؛ سنوارنا ؛ آراسته کرنا ؛ ملبوس کرنا ۔

Attire : (n) (۱) ملبوس ( تاریخ و سیاسیات ) لباس ؛ پوشاک ؛ کپڑے ۔(۲) ( نقابت ) ھرن کے سینگ ( خاندانی نشان میں )۔

Attired : (a) خاندانی نشان میں سینگ کا نشان ھونا ۔

Attirement : (n) لباس ۔

Attiring : (n) پوشش ؛ لباس ؛ سامان زینت ۔

Attiring room : (n) وہ کمرہ جہاں ایکٹر وغیرہ اسٹیج کے لئے لباس تبدیل کرتے ھیں ۔

Attitude : (n) [med. L."aptitudinem"] (۱) طرز ؛ رخ ؛ انداز ؛ وضع ؛ حالت ( تصویر میں ) ھیئت ۔ (۲) روپ ؛ انداز ؛ ڈھنگ ؛طرز ؛ حالت ؛ چہرہ مہرہ ؛ قطع ۔(۳) طرز ؛ انداز ؛ جس سے کوئی خاص رجحان ظاھر ھوتا ھے ۔ (٤) طرز خیال ؛ انداز فکر ؛ ذھنی کیفیت ؛ ( فلسفہ، نفسیات و سماجیات ) رویہ ۔

Emotional attitude : ( فلسفہ، نفسیات و سماجیات ) جذباتی رویہ ۔

Measurement attitude : ( سماجیات ) پیمائشی رویہ ۔

Receptive attitude : ( فلسفہ و نفسیات ) ایجابی رویہ ۔

Scientific attitude : ( سماجیات ) سائنسی رویہ ۔

Social attitude : ( سماجیات، فلسفہ و نفسیات ) سماجی رویہ ۔

To strike an attitude : رویہ کا روپ بھرنا ۔

Attitude change : (n) ( سماجیات ) رویہ کی تبدیلی ۔

Attitude measurement : (n) ( لسانیات ) میلان پیمائی ۔

Attitude of mind : طرز خیال ؛ انداز فکر ؛ ذھنی کیفیت ۔

Attitude scale : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) رویہ پیما ۔

Attitude theory : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) نظریہ روّیات ۔

Attitudinal : (a) ( فلسفہ و نفسیات ) روّیاتی ؛ وضع سے متعلق ۔

Attitudinarian : (n) طرز خیال کا مطالعہ کرنے والا یا اس کی مشق کرنے والا ۔

Attitudinarianism : (n) طرز خیال کا کثرت سے استعمال ۔

Attitudinization : (n) بناوٹ یا تصنع سے بولنا ؛ لکھنا یا پیش آنا ؛ بناوٹ یا تصنع کا سلوک یا مشق ۔

Attitudinize : (v) [It."attitudine"+-IZE] چہرہ بنانا ؛ صورت یا حلیہ بنانا یا اس کی مشق کرنا ۔

Attitudinizer : (n) بناوٹ یا تصنع کا سلوک یا مشق کرنے والا ۔

Attle : (n) کچڑا ؛ مکان کی کھدائی میں نکلا ھوا کچڑا ؛ ردی چیز ۔

Attollent : (a) [L."attollentem","attollere"] بعض عضلات کا ابھر جانا ؛ رافع ۔

Attorn : (v) [OF."atorner"] (۱) (قانون) منتقل کرنا یا ھونا ۔ (۲) نئے ذمہ دار کو باضابطہ تسلیم کرنا ؛ پٹہ بدلی یا تبدیل پٹہ کرنا ۔

Attorney : (n) [ME."atturne","atorne", OF."atorne"] وکیل ؛ مختار ۔

Attorney : (n) ( انتظامیہ ) اٹارنی ۔

Letter or warrant of Attorney : مختار نامہ ؛ وکالت نامہ ۔

Power of Attorney : مختاری یا وکالت کے اختیارات ؛ حقِ وکالت یا نیابت ۔

Attorney : (v) مختار یا وکیل کی حیثیت سے کام کرنا ۔

Attorney General : (n) ( انتظامیہ ) اٹارنی جنرل ۔

Attorney Generalship : (n) صدر وکیل سرکار کا عہدہ / آفس ۔

Attorney in fact : مختار قطعی ؛ مختار فی الامر ۔

Attorney of record : مختار اندراجات ۔

Attorneydom : (n) وکلاء یا مختاروں کی جماعت ۔

Attorneyism : (n) بدمعاش وکیل کا پیشہ ۔

Attorneyship : (n) مختاری ؛ وکالت ؛ مختاری یا وکالت کا پیشہ ۔

Attornment : (n) [OF."atournement"] تبدیل پٹہ ؛ نئے ذمہ دار کو با ضابطہ تسلیم کرنا ۔

Bachelorly : ( adv ) کنوارے کی طرح -

Bachelor's button / Bachelors' button : (n) ایک قسم کا پھول جو گول یا بوتام کی شکل کا ہوتا ھے ؛ بوتانا پھول ؛ گل اشرفی ؛ گل بوتامی ؛ پھول لبسکٹ ؛ خوشبودار لبسکٹ -

Bachelorship : ( n ) (۱) کنوارپن -(۲) بی - اے - کی سند رکھنا -

Bacillary : ( a ) [ mod. L. "baccillarius" ] (۱) سیخ نما ؛ سلاخ نما ؛ ( حیوانیات ) بیکٹیریائی ؛ عصائی - (۲) جراثیمی -

Bacilliform : ( a ) [ mod. L. "bacilliformis " ] سلاخ پیکر ؛ جراثیمی شکل کا ؛ ( حیوانیات ) بیکٹیریا نما -

Bacillus : ( n ) (Pl. bacilli) [ L. " baculus " ] ایک قسم کا جرثومہ جو آلۂ خوردبین سے دیکھا جاتا ھے ؛ ( کیمیا ، حیوانیات ) بیسی لس ؛ بیکٹیریا ؛ عصیّہ -

Back : ( n ) [ OE. "baec" ] (۱) پشت ؛ پیٹھ ( آدمی یا جانور کی ) - (۲) ( فٹ بال ) کھیلنے والوں میں سے ایک جو اپنی ٹیم میں سب سے پیچھے لیکن گول کیپر سے پہلے رھتا ھے - (۳) بدن کا وہ حصہ جو کپڑوں سے ڈھانکا جائے ؛ کاندھا ( جس پر بوجھ اٹھایا جائے ) ؛ کسی چیز کے پیچھے کا حصہ جیسے پشت دست - ( ٤ ) کسی چیز کا وہ حصہ جو دیکھنے والے سے دور ھو ؛ جہاز یا پہاڑی وغیرہ کے اوپر کی سطح - ( ٥ ) جو پشت پر ھو ؛ پس افتادہ - ( ٦ ) دور دراز - ( ۷ ) ادنا - ( ۸ ) بقایا - (۹) الٹی ( لہر وغیرہ ) - (۱۰) پوشیدہ ؛ خفیہ - (۱۱) ( لسانیات ) رجعی -

At the back of : پیچھے پیچھے ؛ عقب میں ؛ پشت پر ؛ مدد پر -

Behind the back of : پیٹھ پیچھے ؛ غائبانہ -

To be on one's back : پیٹھ کے بل ؛ مصیبت میں گرفتار ھونا-

To break the back of : حد سے زیادہ بوجھ لادنا -

To put or set up the back : غصہ ھونا -

To turn the back : پیٹھ دکھانا ؛ بھاگ نکلنا ؛ چھوڑ بھاگنا -

To turn the back upon : چھوڑ بھاگنا -

Back : ( n ) [ Du."bak"] ٹب ؛ ناند ؛ کونڈا ؛ تسلا ( جو رنگنے کے لئے استعمال ھو ) -

Back : (a) [OE."Baec"] عقب میں ؛ فاصلہ پر ؛ خفیہ ؛ پس افتادہ ؛ ادنا ؛ بقایا ؛ الٹی ( لہر وغیرہ ) ؛ پوشیدہ -

Back : (v) [prec.] (۱) مدد دینا ؛ تائید کرنا ؛ پشتی بانی کرنا - (۲) کسی چیز پر شرط لگانا - (۳) ( شکاری کتوں کا ) رھبر کتّے کے پیچھے چلنا - (٤) ( گھوڑے کی ) سواری کرنا ؛ پھیرنا - (٥) دستخط کرنا ؛ تصدیق ظھری کرنا- (٦) پیچھے ھٹانا - (۷) رخ بدلکر سورج کے مخالف چلنا - (۸) پیچھے کی طرف آنا - (۹) پیٹھ کے بل لیٹنا - (۱۰) پیچھے کی طرف چھاپنا -

To back an anchor rope or chain : دوسرے لنگر یا رسّے یا زنجیر سے مستحکم کرنا -

To back a horse : گھوڑ دوڑ میں شرط لگانا -

To back a sail or yard : بادبان کو اس طرح لگانا کہ جہاز پیچھے کی طرف چلے -

To back down : زینے سے نیچے اترجانا ؛ کسی دعوے یا حق سے دست بردار ھونا -

To back out : بغیر مڑے ھوئے پیچھے ھٹ جانا ؛ ھٹ جانا ؛ کسی مشکل مرحلے سے پیچھے ھٹ جانا -

To back the oars : بادبان کو اس طرح لگانا کہ جہاز پیچھے کی طرف چلے -

To back up : مدد کرنا ؛ تائید کرنا ؛ حوصلہ افزائی کرنا ؛ دل بڑھانا -

Back : ( adv ) [ prec. ] (۱) پیچھے کی طرف - (۲) خلاف وعدہ - (۳) پہلے ؛ گذشتہ زمانہ میں - (٤) مخالف رخ میں - (٥) انتقاماً ؛ بدلے میں - (٦) پیچھے فاصلے پر - (۷) رکی ہوئی حالت میں - (۸) بقایا -

Back - : جزو کلمہ کے لئے ( کبھی صفت ، کبھی اسم اور کبھی متعلق فعل کے طور پر ) -

Back-alley : ( a ) کمینہ اور رذیل طرز والا -

Back and forth : آگے پیچھے -

Back answer : ( n ) گستاخانہ جواب -

Back away : ( v ) واپس آنا -

Back bench : ( n ) پچھلی نشستوں کی قطار -

Back-board : ( n ) گاڑی کا پچھلا تختہ ؛ روکوال -

Back-door : ( n ) عقبی دروازہ ؛ پچھلا دروازہ ؛ چور دروازہ ؛ نامناسب راز -

Back draught : ( n ) ہوا کا جھونکا جس کا رخ پیچھے کی طرف ہو -

Back-end : ( n ) ( دومیں سے ) پچھلا آخر ؛ خزاں کا آخری زمانہ ؛ موسم کا آخری حصہ -

Back -fanged : وہ سانپ جس کے دانت تالو کے پچھلے حصہ میں ہوں -

Back-fire : ( n ) گیس کے سیلنڈر یا تیل والے انجن میں قبل از وقت دھماکا جس سے پسٹن الٹے رخ کو چلے ؛ الٹا احتراق -

Back-firing : ( n ) قبل از وقت دھماکا کرنا یا ہونا -

Back fold : ( n ) پٹ کا وہ حصہ جو پیچھے کی طرف سے موڑا جائے -

Back-formation : ( n ) کسی ایسے لفظ سے ، بظاہر ایک بنیادی ( مادہ ) کی تشکیل جو اس کا مشتق ہوسکتا ہو ، (لیکن دراصل نہ ہو ) جیسے لفظ burglar سے burgle کی تشکیل ؛ ( لسانیات ) رجعی تشکیل ؛ رجعی سازی -

Back-hand : ( n ) ( ٹینس کا کھیل ) وہ مار جس میں ہاتھ پیچھے کی طرف ہوتا ہے ؛ وہ تحریر جس میں حروف پیچھے کی طرف مڑے ہوتے ہیں -

Back-handed : ( a ) پشت دست سے ؛ ناگہانی ؛ بالواسطہ ؛ وہ تحریر جس میں حروف پیچھے کی طرف مڑے ہوتے ہیں -

Back-hander : ( n ) پشت دست کا وار ؛ باضرب ؛ نوبت کے خلاف شراب کا فاضل گلاس -

Back-lash : ( n ) ناگہانی دباؤ یا مشین کی خرابی سے پہیوں کا بے قاعدہ اور الٹا چلنا ؛ (طبیعیات ) پچھٹ -

Back-lashing : ( a ) ناگہانی دباؤ یا مشین کی خرابی سے پہیوں کا بے قاعدہ اور الٹا چلنا -

Back load : ( n ) - اتنا بوجھ جو پیٹھ پر لے جایا جاسکے -

Back-log : ( n ) ایک بڑا کندہ جو آگ کے پیچھے کی طرف رکھا ہو ؛ محفوظ رکھی ہوئی چیز ؛ جمع شدہ کام جو انجام نہ دیا گیا ہو -

Back of : ( prep. ) (۱) پیچھے ( دیوار وغیرہ کے ) - (۲) دور ( ماضی میں ) ؛ پہلے ؛ ماقبل ؛ پیچھے ( تاریخی اعتبار سے ) - (۳) ( پوشیدہ ) سبب ؛ پس منظر ؛ وجہ - (٤) حمایت یا طرفداری میں -

Back off : ( v ) گردش کے رخ کو بدل دینا -

Back of the tongue : ( n ) ( لسانیات ) زبان کا پچھلا حصہ ؛ عقب زبان -

Back out : ( v ) معاہدہ یا مقابلہ سے پھرجانا -

Back - page : ( a ) (۱) اخبار کے آخری صفحے کا یا اس سے متعلق - (۲) غیر اہم خبروں سے متعلق -

Back pay : ( n ) ( سماجیات ) پچھلا مشاہرہ ؛ پچھلی اجرت ؛ سابقہ تنخواہ -

Back-piece : ( n ) زرہ کا وہ حصہ جو پیٹھ کی حفاظت کرے ؛ وہ حصہ جو پیٹھ کی طرف ہو -

Back - plate : ( n ) پشت کے لئے ایک قسم کی زرہ ؛ وہ پلیٹ جو پیچھے کی طرف پہنتے ہیں خاص کر زرہ بکتر میں -

Back pressure : ( n ) انجن میں ہوا کا دباؤ ؛ رجعی دباؤ ؛ ( طب ) عقبی دباؤ ؛ فشار عقبی -

Back-racket : ( n ) (۱) تینس کے کھیل میں گیند کا واپس لوٹنا - (۲) ( مجازاً ) کسی بحث میں الزام کا لوٹانا -

Back - set : ( n ) (۱) الٹی لہر - (۲) ہزیمت اور رکاوٹ -

Back-settler : (n) نو آبادیات میں بسنے والا -

Back-slang : (n) وہ عامیانہ زبان جس میں ہر لفظ الٹا بولا جائے جیسے "namar" پڑھا جائے "Raman" کے لئے یا "luhar" بولا جائے "Rahul" کے لئے -

Back-stitch : (n) سوزن پشت سوزن ؛ سینے کا ایک طریقہ جس میں ہر نئے ٹانکے کے لئے سوئی پہلے ٹانکے کے پیچھے سے سمائی جاتی ہے اور اس کے آگے نکالی جاتی ہے -

Back street : (n) گلی جو شاہراہ سے دور ہو -

Back-stroke : (n) جوابی ضرب ؛ پشت دست کی ضرب ؛ ( لسانیات ) عقبی ضرب -

Back-sword : (n) (۱) ایک دھاری تلوار ؛ گتکا ؛ گتکا سے شمشیر بازی کی مشق کرنا - (۲) شمشیر باز -

Back-swording : (n) گتکے سے شمشیر بازی کی مشق -

Back-swordman : (n) شمشیر باز ؛ جس کے پاس ایک دھاری تلوار ہو -

Back to back : (a) پشت بہ پشت -

Back-to-work : (a) ہڑتالیوں کو کام پر واپس بلانے والا -

Back-to-work movement : (n) ( سماجیات ) کام پر واپس آؤ تحریک ؛ کام پر واپس جاؤ تحریک -

Back-vowel : (n) ( لسانیات ) پچھلا مصوتہ -

Back-way : (n) گلی کوچہ -

Back word : (n) وعدہ سے پلٹ جانا ؛ بدقولی ؛ متنا سب جواب -

Backache : ( n ) [ BACK + ACHE ] پیٹھ کا درد -

Backband : ( n ) پشتہ ( کتاب کا ) -

Backbar : ( n ) جہاز کی چمنی کی ایک سلاخ جو کشتی لٹکانے میں کام آتی ہے -

Backbencher : ( n ) پچھلی نشستوں پر بیٹھنے والا -

Backbend : ( n ) پیچھے کی طرف اس طرح جھکنا کہ ہاتھ زمین چھولیں -

Backbite : ( v ) [ BACK + BITE ] غیبت کرنا ؛ پیٹھ پیچھے برا کہنا ؛ چغلی کھانا ( کسی کی ) ؛ بدی کرنا -

Backbiter : ( n ) چغل خور ؛ غیبت کرنے والا -

Backboard : ( v ) گاڑی کے پچھلے تختے کی طرح استعمال کرنا -

Backbone : ( n ) (۱) پشت پناہ - (۲) محور ؛ دھرا - (۳) پندھال ؛ فاصل آب - (٤) بل ، کس ؛ سرمایہ ؛ قوت ؛ ریڑھ کی ہڈی ؛ استقلال ؛ استحکام ؛ سہارا -

To the backbone : پورے طور پر -

Backboneless : ( a ) (۱) بے ریڑھا - (۲) غیر مستقل مزاج ؛ بے ہمت ؛ ہٹیا ؛ ( حیوانیات ) غیر ریڑھی یا بے ریڑھی -

Backbreak : ( n ) کمر توڑ محنت -

Backbreaker : ( n ) کمر ترڑنے والا کام -

Backbreaking : ( a ) کمر توڑنے والا -

Backcasing : ( n ) ( کان کنی ) اینٹوں کا ایک عارضی استر۔

Backcast : ( n ) پیچھے پھینکا ہوا ؛ پس افتادہ شئے ؛ مخالف سمت میں -

Backcast : ( a ) مخالف سمت میں ؛ پس افتادہ شئے -

Backchain : ( n ) وہ زنجیر جو گاڑی کی سیٹ کے اوپر سے گذرتی ھے اور اس گاڑی کی بتی کو سنبھالے رھتی ھے -

Backchat : ( n ) گپ شپ ؛ غیبت -

Backdrop : ( n ) (١) ایک منقش پردہ جو اسٹیج کے پیچھے لٹکاتے ھیں - (٢) پس منظر -

Backed : ( a ) پشت یا پس منظر یا پشت پناہ رکھنے والا ؛ پیچھے سے مدد پانے والا -

Backed carbon paper : ( تجارت و معاشیات ) پشتہ کاربن کاغذ -

Backed-blade : ( تاریخ ) ایک دھارا استرا -

Backer : ( n ) مویّد ؛ گھوڑ دوڑ میں بازی لگانے والا ؛ روپیا یا ضمانت پر بازی لگانے والے کو مدد دینے والا ؛ ( انتظامیہ ) نان بائی ؛ ( تعمیرات ) ایک پتلا سلیٹ جو ایک چوڑے مربع سلیٹ کے پیچھے ھو -

Backet : ( n ) [ F. "baquet" ] اتھلا چوبی ناند -

Backfall : ( n ) کشتی گری میں چت ھوجانا ؛ پیٹھ لگنا ؛ ارگن کے دو پرزوں کو جوڑنے والے ایک لیور ( Lever ) -

Backflap : ( n ) پٹ کا وہ حصہ جو پیچھے کی طرف سے موڑا جائے -

Backfriend : ( n ) بناھوا دوست ؛ چھپا دشمن ؛ ( تاریخ ) مددگار -

Backgame : (n) دیکھو Backgammon

Backgammon : ( n ) چوسر کی طرح کا ایک کھیل جو دوھری بساط پر کھیلا جاتا ھے -

Background : ( n ) پس منظر ؛ عقبی زمین ؛ پچھوڑا کی زمین ؛ گوشۂ عزلت ؛ گوشۂ گمنامی ؛ خمول -

Background : ( v ) پس منظر ھونا -

Backhair : ( n ) عورت کے سر کے پیچھے کی طرف کا لمبا بال -

Backhaul : ( n ) ( تجارت و معاشیات ) الٹا لوٹانا -

Backing : ( n ) (١) ٹیکا ؛ روک ؛ پشتہ - (٢) سہارا ؛ تائید ؛ جماعت مونیدین - (٣) گھوڑے پر سواری ؛ بچھڑے کو گاڑی میں جوڑنا - (٤) رجعت ؛ عقب کو جانا -(٥) حرکت پیچھے کی طرف خصوصاً ھوا کی - (٦) ( طباعت ) مکمل کرنا کاغذ کے پیچھے کی طرف چھاپ کر - ( ٧ ) پشت کتاب کو گوند سے تیار کرنا ( جلد لگانے سے پہلے ) -

Backing sheet : ( n ) (تجارت و معاشیات ) معاون کاغذ -

Backlight : ( n ) عقبی روشنی -

Backlining : ( n ) ( عمارت سازی ) دریچہ کی چوکھٹ کا وہ حصہ جو گھرنی کےمتوازی اور پاکھے کے بعد ھو -

Backlinks : ( n ) زنجیر کی کڑی / حلقہ جو متوازی صورت میں ایرپمپ کے سلاخ کو ملائے -

Backmost / Backermost : سب سے پیچھے ؛ عقب ترین ؛ پس ترین -

Backpainting : ( n ) شیشے پر نقاشی -

Backpaternoster : ( n ) وہ مناجات جومنتر کے طور پر الٹی طرف سے پڑھی جائے ؛ بد دعا -

Backrest : ( n ) ( کسی چیزکی پشت پر کا ) سہارا : ٹیک ( مثلاً خراد مشین کی ٹیک یا پیسنے والی مشین کا سہارا ) : کمر تکیہ -

Backrope : (n) =(Back band) چمڑے کا وہ چوڑا پٹا جو گاڑی کے دھرے کو تھامے رہتا ھے -

Backs : (n) سب سے موٹے اور بہترین طور پر کمائے ہوئے چمڑے -

Backset : ( v ) گھاس دار میدان کو موسم خزاں میں دوبارہ جوتنا جو کہ پہلی بار موسم بہار میں جوتا گیا تھا -

Backsey : (n) گوشت کا ٹکڑا -

Backsheesh : (n) بخشش -

Backshift : (n) ( کوئلہ کان کے متعلق ) کان کن مزدوروں کی وہ ٹولی جو دن میں دوسری بدل چوکی کے لئے ہوتی ھے -

Backside : (n) (۱) پشت : پیٹھ : پچھلا حصہ - (۲) مکان کا پچھلا حصہ : بیت الخلا - (۳) چوتڑ : سرین -

Backsight : (n) (۱) پچھلا دید بان : پس دید - (۲) سروے / پیمائش کرنے میں عقبی جائزہ جو نقطہ آغاز کی طرف لیا جائے -

Backslap : (v) شاباشی -

Backslide : (v) تو بہ کرکے پھر گناھوں میں پھنس جانا : برگذشتہ ھونا -

Backslider : (n) مرتد : برگذشتہ ھونے والا: منحرف ھونے والا : خطا کار -

Backstab : (v) پیچھے سے حملہ کرنا -

Backstage : (adv) (۱) اسٹیج کی پچھلی جانب - (۲) خفیہ طور پر: نجی طور پر -

Backstairs : (n) (۱) عقبی سیڑھیاں : چور زینہ : ذیلی زینہ - (۲) (مجازاً ) پوشیدہ ساز باز کی حالت : بدنام کنندہ - (۳) دربار میں خفیہ سازش کا یا اس سے متعلق -

Backstay : (n) (۱) جہاز کے پچھلے رسے : وہ رسے جو دونوں جانب لٹکتے رھتے ھیں - (۲) عقبی سہارا -

Backster : (n) غیر محکم ساحل پر چلنے کے لئے پاؤں میں باندھنے کی لکڑی یا کاگ کا ٹکڑا -

Backstitch : (v ) سوزن پشت سوزن کے طور پر سینا -

Backstop : (n) (کرکٹ کے کھیل میں ) گیند کو روک دینے کی ایک حالت -

Backsweep : (n) (جہاز سازی میں ) وہ چیز جو بالائی سلی میں جوف بناتی ھے -

Backswimmer : (n) جوئیں یا کھٹمل قسم کا ایک کیڑا -

Backtack : (n) ( قانون ) زمین کا اجارہ جو راھن نے اس شرط پر دیا ھو کہ مرتھن اسکی مدت اجارہ تک مال گذاری ادا کرتا رھے گا -

Backtalk : (n) گستاخانہ جواب -

Backward : (adv & a) (۱) پھسڈی : سست ' پیچھے ( سبق یا کام میں ) ' پست ' غیر ترقی یافتہ ' (مجازاً ) پسماندہ - (۲) مخالف سمت میں : پیچھے کی طرف : الٹے پاؤں : پستی کی طرف ' تنزلی کی طرف ' غلط راہ - (۳) نارضامند : بے دل : جھینپو- (٤) عقبی ' پشتی : قھقرائی -

To look/turn the head backward : پیچھے کیطرف دیکھنا -

To ring the bell backward : ھوشیار کرنے کے لئے بھاری آواز والی گھنٹی سے شروع کرنا -

Backward action : (n) الٹا عمل -

Backward area (n) پس ماندہ علاقہ : غیر ترقی یافتہ علاقہ -

Backward Association : (n) رجعی ایتلاف -

Backward classes : (n) پست طبقات : ( انتظامیہ ) پس ماندہ طبقے -

Backward Commission : (n) ( انتظامیہ ) کمیشن برائے پس ماندہ طبقات ۔

Backward countries : (n) غیر ترقی یافتہ ممالک ۔

Backward feed : (n) ( تجارت و معاشیات ) الٹا لگانا ۔

Backward forward : آگے پیچھے ؛ ادھر اُدھر ۔

Backward nations : (n) ۔ پست اقوام ؛ غیرترقی یافتہ اقوام ۔

Backward reaction : (n) ( طبیعیات ) الٹا عمل ۔

Backward tribes : (n) غیر ترقی یافتہ قبائل ؛ ( انتظامیہ ) پس ماندہ قبائل ؛ ( تاریخ ) پس ماندہ قبیلے ۔

Backwardation : (n) : پچھلا تاوان ؛ دیرتاوان ؛ حرجانہ التوا ؛ وہ فیصدی تاوان جو دوکاندار گاهکوں کواس وقت دیتے هیں جب وہ مال روانہ کرنے میں دیر کریں ؛ تاوان تاخیر ؛ (تجارت و معاشیات) مندی بدلا ۔

Backwardly : (adv) پهسڈی پن کے ساتھ ؛ پیچھے کی طرف ؛ تنزل کی طرف ؛ تنزل سے ۔

Backwardness : (n) (۱) سستی ؛ پستی ؛ تنزلی ۔ (۲) بے دلی ؛ نارضامندی ۔ (۳) پهسڈی پن ؛ اکراہ ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) پس ماندگی ؛ پچھڑ پن ؛ (تاریخ ) پس ماندہ طبقے ۔

Backwards : (adv) دیکھو Backward

Backwash : (n) (۱) پیچھے هٹنے والی لهروں سےمتاثر کرنا ۔ (۲) اون سے تیل الگ کرنا تمانی کے ذریعہ ۔ (۳) رو کو معکوس کرکے صاف کرنا ۔

Backwash effect : (n) پس رو اثر ۔

Backwater : (n) بند پانی ؛ بند کهاڑی ؛ ساکن پانی ؛ مرداب ؛ پس رو موج ؛ آب پس زدہ ۔

Backwoods : (n) ۔ گھناجنگل ؛ کچلی بن (جوصاف نہ هوا هو) ۔

Backwoodsman : (n) گھنے جنگلوں میں رهنے والا ۔

Backwort : (n) ایک جڑی ۔

Bacon : (n) [OF."bacon-"un"] نمک لگاکر خشک کیا هوا سور کا گوشت ۔

To save one's bacon : جسمانی ضرب یا نقصان سے بچنا ۔

Baconer : (n) وہ سور جو اس قابل هو کہ اس کا Bacon بنایا جا سکے ۔

Baconian : (a & n) [Lord Bacon+IAN] لارڈ بیکن (Lord Bacon) کے تجرباتی اور استقرائی نظام فلسفہ سے متعلق یا اس کا حامی ؛ تجربی ؛ استقرائی ۔ (۲) اس نظریہ کا حامی کہ لارڈ بیکن نے شیکسپینر کے ڈرامے لکھے ۔

Baconianism : (n) بیکن کا فلسفہ ۔

Bacony : (a) [BACON + -Y] سور کے گوشت کا سا، خاص کر چرب دار؛ چربی چڑھ جانے کی حالت جیسے گردہ یا جگر میں چربی کا چھا جانا ۔

Bacteria : (n) [See BACTERIUM] ( حیوانیات و کیمیا ) بیکٹیریا؛ جراثیم ۔

Bacteria beds : (n) جراثیمی تہیں ۔

Bacteria effect : (n) جراثیمی اثر ۔

Bacterial / Bacterian : (a) جراثیمی بیکٹیریائی ۔

Bacterial fermentation : (n) جراثیمی تخمیر ۔

Bacterial putrefaction : (n) ( کیمیا ) بیکٹیریائی سڑن ۔

Bacteric : (a) جراثیمی بیکٹیریائی ۔

Bactericidal : (a) جراثیم کش ؛ بیکٹیریا مار ۔

**Bactericide : (n)** ( حیوانیات ) بیکٹیریا کش ' ( کیمیا ) بیکٹیریا مار ( مرکب )۔

**Bacteriological : (a)** علم جراثیم کا : اس سے متعلق : ( کیمیا ) بیکٹیریائی ۔

**Bacteriological warfare : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) جراثیمی جنگ ۔

**Bacteriologist : (n)** جراثیمیات کا ماہر ( کیمیا ) : ماہر بیکٹیریات ۔

**Bacteriology : (n)** علم جراثیم : جراثیمیات ۔

**Bacteriolysis : (n)** ( کیمیا ) بیکٹیریات تجزیہ : جراثیم پاشی ۔

**Bacterioscopy : (n)** جراثیم کی خورد بینی تحقیقات : جراثیم بینی ۔

**Bacteritic : (a)** جراثیم پڑا ہوا ' جراثیم زدہ ۔

**Bacterium : (n) [Gr."bacterion"]** ایک خورد بینی خلوی سلاخ مانند بناتی ساخت ( کیڑا ) جو تمام سڑے ہوئے جانوروں اور سبزی کے سیال میں پایا جاتا ہے : جرثومہ ۔

**Bacteroid : (a)** جراثیم جیسا یا ان سے متعلق ۔

**Baculine : (a) [L."baculum"+ - INE]** ڈنڈا یا ڈنڈے کی مار سے متعلق ۔

**Baculite : (n) [prec.+-ite]** متحجر سرپایہ کی ایک جنس جس کے خانہ دار مخروطی خول ہوتے ہیں ۔

**Baculometry : (n) [prec. + Gr. "metria"]** ڈنڈوں سے خطوط یا دوری کی پیمائش ۔

**Bad : (a) [ ME."badde",OF"baeddel" ]** (۱) باطل : گھنیا : ناقص : کم درجۃ کا : نکما : بیکار : ناکارہ : خراب : برا ۔ (۲) تکلیف دہ : ناگوار : بد اخلاق : بدکار : شریر : ضرر : رساں : خطرناک ۔ (۳) مریض : بیمار : ضرر رسیدہ : تباہ : غلط اندراج (حساب میں )۔ (۵) غلط : ناجائز : نا پسندیدہ ۔

In a bad sense : برے معنوں میں ۔

To go bad : گھٹنا ' تنزل کرنا ۔

To go to the bad : برباد ہونا (اخلاقی طور پر) : فاسد ہونا : خراب ہونا ۔

To the bad : گھاٹے میں ' خسارے میں ۔

With bad grace : بے دلی سے ' طوعاً و کرھاً : تنگ چشمی سے ۔

**Bad air : (n)** ناقص ہوا : گندی ہوا ۔

**Bad aspects : (n)** برے پہلو ۔

**Bad behaviour : (n)** (انتظامیہ) بدسلوکی : برا برتاؤ ۔

**Bad blood : (n)** مخاصمانہ جذبات ۔

**Bad book : (n)** ناخوشی : نا پسندی ۔

**Bad boy : (n)** اخلاقی یا فنی قدروں کی خلاف ورزی کرنیوالا ۔

**Bad character : (n)** (انتظامیہ) بد کردار ۔

**Bad coin : (n)** کھوٹا سکہ ۔

**Bad conduct : (n)** (انتظامیہ) بد اخلاق : بد اطوار ۔

**Bad conductor : (n)** (طبیعیات) برا موصل : برا چالك : غیر موصل ۔

**Bad debits: (n)** ناقابل وصول قرضے : ڈوبا ہوا قرض : (تجارت و معاشیات) ڈوبی رقم : لا وصول قرضہ جات : ناقابل وصول قرضہ جات ۔

**Bad debits account: :** (تجارت و معاشیات) پتہ لاوصول کھاتا : لاوصول قرضہ جات کھاتا : غیر موصول قرضہ جات کھاتا ۔

**Bad debits recovered account :** (تجارت و معاشیات) پتہ وصولی کھاتا ۔

Bad debits reserve account : (تجارت) پٹہ ریزرو کھاتا ۔

Bad egg : (n) ناکارہ ؛ متفنّی ؛ فتنہ پرداز ۔

Bad form : (n) بھونڈی طرح ؛ برا اسلوب ؛ بدنما شکل ۔

Bad hat : (n) =(bad egg) : ناکارہ ؛ متفنّی ؛ فتنہ پرداز ۔

Bad law : (n) مضرّت رساں یا نامنا سب قانون ۔

Bad order freight : (تجارت و معاشیات) خستہ حال مال ۔

Bad pre-eminence : (n) بد نامی ۔

Bad reputation : (n) بری شہرت ۔

Bad shot : (n) غلط نشانہ ؛ غلط قیاس ۔

Badderlock : (n) [ "Balderlocks" ] کھانی جانیوالی ایک سمندری گھاس ۔

Baddie / Baddy : (n) بدمعاش ۔

Baddish : (a) گھٹیا سا ؛ واھیات سا ؛ مہمل سا ؛ رذیل سا ۔

Badge : (n) [ME."bagge","bage"] (۱) نشان؛ بلاّ ؛ یاکسی رئیس کا امتیازی نشان ۔ (۲) علامت ؛ نشانہ ۔(۳) (جہازسازی) چھوٹے جہاز وں کے دنبالے کے نزدیک کی زیبائش جس میں پالتو پٹکا/ کمربند لگا ھوتا ھے یا اسکا نقشہ ھوتا ھے ۔

Badge : (v) نشان دینا یا اس سے امتیاز کرنا ؛ امتیازی نشان لگانا ۔

Badge of fraud : دھوکا نشان ۔

Badgeless : (a) بغیر کسی نشان یا علامت کے ۔

Badgeman : (a) لائسنس دار فقیر یا بھکاری۔

Badger : (n) خوانچے والا ؛ پھیری والا ۔

Badger : (n) (۱) مکھی کی شکل کا کانٹا جس سے مچھلی کا شکار کیا جاتا ھے ۔(۲) بجّو ۔ (۳) بجّو کے بالوں کی کوچی یا قلم ( مصوّری کے لئے ) ۔(٤) آسٹریلیا کا دودھ پلانیوالا ایک جانور جو بجّوؤں کے برابر ھوتا ھے ۔

Badger : (n) = (Badger dog) : بجوؤں کو انکی سرنگ سے نکالنے والا کتا ۔

Cape of Rock badger : اسرائیل کی بھیڑی ۔

Honey badger : افریقی بجّو ۔

Badger : (v) تکلیف دینا ؛ اذیت دینا ؛ ستانا ۔ ایسا دق کرنا جیسے بجّو کو کتے دق کرتے ھیں ۔

Badger baiting / Badger drawing : (n) ایک کھیل جس میں کتو ں کو بجّوؤں کو ان کی سرنگ سے نکالنے کے لئے چھوڑا جاتا ھے ۔

Badger dog : (n) بجّوؤں کو انکی سرنگ سے نکالنے والا کتا ۔

Badger fly : (n) مکھّی کی شکل کا وہ کانٹا جس سے مچھلی کا شکار کیاجاتا ھے ۔

Badger-legged : (a) بجّووں کیطرح نامساوی پیر رکھنے والا ۔

Badgering : (n) ایذا رسانی ؛ اذیت رسانی ۔

Badgerly : (a) بجّو مانند ؛ بھورے بالوں والا ۔

Badiaga : (n) [Russ.] کھیل میں مذاق کرنا ۔

Badian : (n) [Per."badyan"] سونف ؛ بادیان ۔

Badigeon : (n) [Fr."badigeon"] پلاسٹر اور ریتیلے پتھر کا ایک مرکب جسے معماری کے کام میں لایا جاتا ھے یا لکڑی کے برادے اور گوند

کا مرکب جسے بڑھئی اپنے کاموں کے نقائص کو چھپانے اور مسطح کرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں -

Badinage : (n) [F."badiner"] : ہلکا مذاق : ظریفانہ دل لگی : شوخی : چھیڑ -

Badinage : (v) ہلکا مذاق کرنا : ظریفانہ دل لگی کرنا -

Badly : (adv) [Bad +-ly] : (۱) بری طرح سے : غلط طور پر : اناڑی پن سے : ناقص طور پر : بد اخلاقی سے - (۲) شرارت سے : ظالمانہ طریقہ سے : خطرناک طور پر -

Badmash / bud- : (n) [Per.] بدمعاش : شریر -

Badminton : (n) [The Duke of Beaufort 's country seat] (۱) ٹھنڈائی ( جو کلارٹ شراب ، سوڈا اور شکر سے تیار ہوتی ہے ) : ایک قسم کی لال شراب - (۲) بیڈ منٹن : ایک قسم

Badness : (n) (۱) کھوٹا پن - (۲) برائی : بری حالت - (۳) بد معاشی - (٤) نقص : عدم صحت ؛ ( دلیل وغیرہ کی ) - (٥) مضرت - (٦) ناتوانی : بطلان -

Baeyer 's tension theory : بیار کا تناؤ نظریہ -

Baff : (n) [ OF."baffe"] ضرب : چوٹ -

Baff : (v) [Du."baffen"] (۱) بھونکنا- (۲)مارنا : چوٹ پہنچانا : ضرب لگانا -

Baffle : (v) (۱) چکرا دینا : روکنا : توڑ کرنا : ہرانا : مات کرنا : عاجز کرنا : نا کام بنانا - (۲) سعی بے نتیجہ کرنا : بے نتیجہ جدوجہد کرنا-

Baffle : (n) ناکامی کی حالت -

Baffled : (a) ذلت اٹھایا ہوا : ناکام بنایا ہوا -

Baffle-plate : (n) وہ پلیٹ (پتر) جو کسی شئے کے بہاؤ کو منحرف کرنے، روکنے یا کسی دوسرے طور سے باقاعدہ کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے : روک تختی : بہاؤ توڑ تختی -

Bafflement : (n) عاجز کرنے ، روکنے یا توڑ کرنے کا عمل -

Baffleness : (n) عاجزیت : ذلت ' رسوائی -

Baffler : (n) (۱) چکر دینے والا : روکنے والا : عاجز کرنیوالا : بنا دینے والا - (۲) ایک پرزہ جو اسٹوو یا بھٹی کے اندر یا باہر گرم ہوا جانے کو روکتا ہے یا با قاعدہ کرتا ہے -

Baffling : (a) رسوا کرنیوالا : عاجز کرنیوالا : غبن کرنیوالا -

Bafflingly : (adv) عاجز کرتے ہوئے : توڑ کرتے ہوئے -

Baffy : (a) (گولف) گولف کا ڈنڈا ' چوگان -

Baffy spoon : (n) چوگان (گولف) : گولف کا ڈنڈا -

Baft: (n) [Pers."baft"] بافت :ادنیٰ درجہ کا سستا اور موٹا سوتی کپڑا جو انگلستان سے افریقہ بھیجا جاتا ہے -

Baft : (adv) (OE."beaeftan"] پیچھے : پیچھے کو -

Bag : (n) [ON."baggi"] (۱) تھیلا : بورا : خریطہ : کیسہ : توبڑا - (۲) آنکھ کا حلقہ - (۳) گائے کا تھن - (٤) زہر یا شہد کی تھیلی جو کیڑوں یا مکھیوں کے جسم میں ہوتی ہے - (٥) بٹوا - (٦) مقدار کا پیمانہ - (۷) ڈاک کا تھیلا : ڈاک - (۸) شکار کا تھیلا - (۹) (گوشہ کان کنی ) پانی یا گیس سے بھرا جوف - (۱۰) (مجازاً) ڈھیلا پتلون ( جمع میں ) -

Game-bag : فتراک : شکار کا تھیلا -

Mail bag : ڈاک کا تھیلا -

To give (one) the bag to hold : کسی کو کام میں پھنسا کر بھاگ جانا : وقت پر ساتھ چھوڑ دینا -

To let the cat out of the bag : راز فاش کردینا ۔

Bag : (v) (۱) پھولنا ؛ پھول جانا۔(۲) بھٹک جانا (بحری اصطلاح ) ۔(۳) لٹکنا ۔(٤) تھیلے میں رکھنا ۔(٥) قبضے میں کرنا ؛ ھتھیا لینا ؛ چرا لینا ؛ شکار کر نا ؛ کانٹے سے تھیلا کھولنا ۔(٦) شکار کو فتراک میں رکھنا ۔(۷) درانتی سے غلہ کاٹنا ۔

Bag and baggage : انگڑ کھنگڑ کے ساتھ ؛ جملہ سامان کے ساتھ ؛ اپنے رخت وبار کے ساتھ ؛ بوریا بستر کے ساتھ ؛ رخت و تخت ؛ بارونبه۔

Bag fox : (n) (۱) وہ لومڑی جو زندہ تھیلے میں بند کر کے شکاری کتّوں کے سامنے چھوڑ دی جائے - (۲) (مجازاً) کشاں کشاں لایا ھوا ؛ زبردستی لایا ھوا ؛ پکڑا دھکڑا ۔

Bag muff : (n) کیسہ دار؛ دست پوش ۔

Bag of bones : پوست واستخواں ؛ پتلا دبلا آدمی ؛ بہت لاغر آدمی ۔

Bag of tricks : ساری ترکیبیں یا سرمایہ ۔

Bag-reef : (n) ( جہازرانی ) چوتھا یا نچلا بادبانچہ ۔

Bag-rod : (n) مچھلی پھنسانیوالی ٹوٹ کی لگی جو کسی ڈبہ وغیرہ میں رکھی جائے ۔

Bag sleeve : (n) ڈھیلی ڈھالی آستین جو کلائی پر تنگ ھو۔

Baguette : (n) [ L."balculum"] کسی تعمیری کام میں کسی حصہ کو نصف دائروی شکل میں ڈھالنا مثل ستونی گولے کے ۔

Bag-wig : (n) نقلی/ مصنوعی بالوں کا پچھلا حصہ جو تھیلی میں رھتا ھے ۔

Bagasse : (n) [Sp."bagazo"] کھوئی ؛ گنے وغیرہ کا کھوجڑ جو شکر بنانے میں بچ رھے ؛ تفالہ ۔

Bagasse burner : (n) کھوجڑ جلانے والا بھٹہ ۔

Bagatelle : (n) [It."bagatella"] (۱) ایسی کسر جو نظر انداز کی جا سکے ۔(۲) حقیر رقم ؛ حقیر چیز ۔ (۳) ھلکا راگ ۔(٤) بلیرڈ کی طرح کا ایک کھیل ۔

Bagful : (a) بھر تھیلا ؛ تھیلا بھر ۔

Baggage : (n) [OF."bagage"] (۱) سامان ؛ چیز بست ؛ انگڑ کھنگڑ ؛ ڈیرا خیمہ ؛ لاؤ لشکر ۔ (۲) فوج کا سامان ۔(۳) پھوھڑ عورت ۔ (٤) چنچل یا شوخ لڑکی ۔(٥) فرسودہ خیالات ، نظرئے اور طرز عمل ۔

Baggage check : (n) ( امریکہ میں ) سامان کا ٹکٹ ۔

Baggage man / Baggage master : (n) سازو سامان کا نگراں ۔

Baggage policy : (n) (تجارت) سامان بیمہ ؛ سامان پالیسی ۔

Baggage room : (n) سامان رکھنے کا کمرہ ۔

Baggage smasher : (n) قلی ؛ حمال ؛ باربر ۔

Baggaged : (a) بھرا ھوا ۔

Baggager : (n) باربر ؛ حمال ؛ قلی ؛ سامان کا نگراں ۔

Bagged : (a) (۱) تھیلے میں ؛ غلاف پوش ۔ (۲) ڈھیلے پاجامہ یا پتلون والا ۔ (۳) کیسہ دار۔

Baggily : (adv) [BAGGY + - LY] ڈھیلے ڈھالے طور پر ۔

Bagginess : (n) ڈھیلا پن ؛ پھولا ھونا ۔

Bagging : (n) موٹا کپڑا جس سے تھیلے بنتے ھیں ۔

Bagging : (n) اسباب ۔

Baggit : (n) ایک سالمن مچھلی جس نے فوراً انڈا دیا ھو ۔

Baggy : (a) پھولا ھوا ؛ ڈھیلا ڈھالا ۔

**Bagman : (n)** (۱) تجارتی نمائندہ جو نمونہ دکھا کر اپنے اصلی مالک کے لئے فرمائش حاصل کرتا ھے ۔ (۲) وہ شخص جو کسی دوسرے کے لئے ناجائزطور پر روپیا تحصیل کرتا ھے یا بانٹتا ھے ۔ (۳) تھیلا بردار۔ (٤) زبردستی آیا ھوا ؛ پکڑا دھکڑا ۔

**Bagne/Bagnio : (n)** [L. "balneum"] (۱) حمام ۔ (۲) چکلہ ۔ (۳) زندان مشرقی ؛ مشرقی قید خانہ غلاموں کیلئے ۔

**Bagpipe : (n)** (۱) مشکی باجہ ۔ (۲) لمبی تقریر کرنیوالا ۔ فضول گو ؛ لفاظ مقرر ۔

**Bagpipe : (v)** (جہازرانی) سر مستولی جہاز کے سب سے پچھلے بادبان کو پیٹھ کے بل رکھنا ۔

**Bagpiper: (n)** مشکی باجہ بجانیوالا ۔

**Bah : (int.)** [mod. F. "bah"] تحقیری فجائیہ ۔

**Bahar / Barr (e) :** [ Arab.] ھندوستان اور چین میں استعمال کیا جانیوالا اوزان کا پیمانہ جو ۲۲۳ سے لیکر ٦۲۵ پونڈ کا ھوتا ھے ۔

**Bahur / Bachur : (n)** [ Arab.] کنوارا ؛ نوجوان ۔

**Bahut : (n)** [ F."bahutte"] نقل اتارنے کا ایک لباس ۔

**Baignoire : (n)** [Fr.] ناٹک میں درجہ خاص کی نشستیں جو اول درجہ کی سطح پر ھوں ۔

**Bail : (n)** [OF."bail"] کفالت ؛ ضمانت ؛ ضامن ۔

Admitted to bail : جس کی ضمانت منظور ھوگئی ھو ۔

To forfeit one 's bail : زر ضمانت ضبط کر لینا ۔

To give leg bail : چمپت ھوجانا ؛ رفو چکر ھوجانا ؛ فرار ھونا ؛ بھاگ کر آنا ۔

To let to bail : ضمانت پر رھا کیا ھوا ؛ چھوٹاھوا ۔

**Bail : (n)** [ME."beyl"] (۱) آھنی حلقہ ۔ (۲) آدھا کڑا، جس کےسہارے گاڑ ی کا پٹ لگایا جاتاھے۔ (۳) کتلی کا دستہ ۔ (٤) لکڑی کا ککر جس میں گائے کا سر ڈال کر دودھ دوھتے ھیں ؛ پھانسا ۔ (٥) وہ کڑا جو کشتی کے جھکاؤ کیلئے سہارا دینے کے کام آتا ھے ۔

**Bail / Bayle : (n)** [OF."bail","baille"] (۱) قلعہ کے صحن کی دیوار یا صحن ۔ (۲) فوجی استحکامات کی آخری حد جہاں لکڑی کی باڑھ رھتی ھے۔ (۳) وہ بلی جو کھلے اصطبل میں گھوڑوں کو علا حدہ رکھنےکے لئے لگائی جاتی ھے ۔

**Bail : (n)** شہتیر: (کرکٹ) لکڑی کی وہ گلّیاں جو کرکٹ کے استمپ (چھڑوں ) پر رکھی جاتی ھیں ۔

**Bail : (v)** [L."bajulare"] (۱) ضمانت پر رھا کرنا ؛ مچلکہ لینا ؛ تحویل شدہ سامان داخل کرنا ۔ (۲) کسی کی ضمانت قبول کرنا ؛ ضمانت پر رھا کرنا یا کرانا ۔

**Bail : (v)** [OF."baile", "baille"] (۱) دودھ دوھتے وقت گائے کے سر کو پھانسے میں ڈالنا ؛ لوٹنے سے پہلے نہتا کرنا ؛ ھتھیار پھینک دینا ۔

**Bail : (v)** (۱) ڈول سے کشتی کے اندر کا پانی باھر پھینکنا ۔ (۲) ھوائی چھتری کے ذریعہ ھوائی جہاز سے زمین پر اترنا ۔ (۳) کسی مشکل مرحلہ سے نکلنا ۔

**Bail bond : (n)** ضمانت نامہ ؛ حاضر ضامنی ۔

**Bail piece : (n)** ضمانت نا مہ ۔

**Bailable : (a)** قابل ضمانت ۔

**Bailage : (n)** اسباب حوالے کرنے کا محصول ۔

**Bailed : (a)** ضمانت پر رھا شدہ ۔

**Bailee : (n)** وہ شخص جس کی تحویل میں کسی خاص غرض سے سامان رکھا جائے ؛ ضامن ؛ امین ؛ (تجارت ) تحویل الیہ ۔

**Bailer : (n)** گڈھے وغیرہ سے پانی نکالنے اور پھینکنے والی مشین ۔

**Bailer : (n)** (کرکٹ) وہ گیند جو گلّیوں پر لگے ۔

**Bailey : (n)** [med. L. "balium","ballium"] قلعے کا اندرونی

صحن یا قلعے کی بیرونی دیوار ؛ قلعے کی بیرونی فصیل ۔

The old Bailey : لندن کی قدیم عدالت فوجداری ۔

Bailie : (n) [OF."baillis","bailli"] ( اسکاٹ لینڈ) منصف بلدیہ ۔

Bailiery /-ary : منصف بلدیہ کا دائرہ اختیار۔

Bailieship : (n) منصف بلدیہ کا عہدہ ۔

Bailiff : (n) [L. "baijulivus"] (۱) سرکاری افسر ؛ مینر ؛ قرق امین وغیرہ ؛ اہل کار ضبطی ؛ بیلف ؛ شریف ۔ (۲) تعلق داروں یا زمین داروں کا کارندہ ۔ (۳) وہ افسر جو عدالت میں حاضر رہنے والوں کو ان کی جگہوں پر بٹھاتا ہے اور نظم و ضبط برقرار رکھتا ہے اور جج کے آنے کا اعلان کر تا ہے ۔

Bailiffship : مینر ؛ قرق امین ؛ کارندہ وغیرہ کا عہدہ ۔

Bailival : بیلف (Bailiff) یا اس سے متعلق یا اس کے عہدہ سے متعلق ۔

Bailiwick / Bailiage : (n) قرق امین کے کارندے کا حلقہ ۔

Bailment : (n) [OF."baillement"] (۱) ملزم /قیدی کی ضمانت ۔ (۲) ادخال ضمانت ؛ تحویل شدہ چیزوں کی واپسی ؛ ( کامرس ) تحویل اشیاء ۔

Bailo (occa. Baile) : (n) [L."Bajulus"] باب عالی ( ترکی حکومت ) ؛ وینس حکومت کا نائب ۔

Bailor : (n) ( قانون ) امانت رکھانیوالا ؛ تحویل کنندہ ؛ امانت گزار ۔

Bailsman : (n) ضامن ؛ ضمانت دینے والا ؛ ضمانت ۔

Bain-marie : (n) [Fr.] گرم پانی کا برتن جس میں کھانا گرم کرنے کے لئے دوسرا برتن رکھا جاتا ہے ؛ گرماوا ۔

Bairam : (n) [Turk. and Pers.] عیدین ۔

Greater Bairam : عیدالاضحی ۔

Lesser Bairam : عیدالفطر ۔

Bairn : (n) [OE."bearn"] چھوٹا بچہ ۔

Bairn-team / Bairn-time : آل اولاد ؛ عیال ۔

Bairnie : (n) ننھا بچہ ۔

Bairnish : (a) بچکانہ ۔

Bairnishness / Bairnliness : (n) بچکانہ پن ۔

Bairnly : (adv) بچکانہ ؛ مثل بچہ ؛ بچوں کیطرح ۔

Bait : (v) [ON."beita"] کٹوانا یا کٹنے کی ترغیب دینا ؛ زنجیر میں بندھے ہوئے جانور پر کتّے چھوڑنا۔ (۲) (کسی مجبورشخص پر ) طعنہ زنی کرنا ۔ (۳) گھوڑے کو چارا دینا یا گھوڑے کا چارا کھانا (سفر میں) ۔ (٤) پھسلانا ؛ ترغیب دینا ؛ دانہ ڈالنا ؛ چارا لگانا ( کانٹے وغیرہ میں جانوروں کو پکڑنے کے لئے ) - (٥) مسافر کا کسی سرائے میں آرام ، طعام یا تازہ دم ہونے کے لئے ٹھہر جانا ؛ عارضی طور پر ٹھہرنا ۔

Bait : (v) (باز بازی ) پر پھڑ پھڑا کر اڑجانا ( ہاتھ یا اڈے سے ) ۔

Bait : (n) [ON. "beit"] (۱) چارا ؛ دانہ ، جو شکارکے لئے ڈالا جاتا ہے ؛ طعمہ ۔ (۲) وہ چیز جس سے ترغیب دلائی جائے ؛ ذریعہ تحریص ۔ (۳) قیام ( دوران سفرمیں ) ؛ سستانا ؛ دم لینا ۔ (٤) گھوڑے کا چارا اورمسافروں کا ناشتہ دوران سفر میں ۔ (٥) دوسرے جانوروں کو تنگ کرنے کے لئے کتّا چھوڑنا ۔

Baited : (a) چارا دیا ہوا ؛ بندھے ہوئے جانور پر کتّا چھوڑا ہوا ۔

Baiter : (n) چارا دینے والا ؛ کتّے چھوڑنیوالا ۔

Baiting : (n) چارا ڈالنا ؛ کتا چھوڑنا ؛ طعمہ ؛ طعمہ لگانا

Baiza : (n) [Hindi."paisa"] مسقط کا ایک تانبے کا سکہ ۔

Baize : (n) [F."baies"] (۱) پٹّو یا بانات کی قسم کا کپڑا ۔ (۲) پٹّو یا بانات کا بنا ہوا پردہ ؛ میز پوش ۔

Baize : (v) پٹو یا بانات سے ڈھک دینا یا اس کا استر لگانا ۔

Bajocco : (Pl.- cchi) : (n) [It."bajo"] ایک چھوٹا اطالوی تانبے کا سکّہ جومتروک ہو چکا ھے ۔

Bake : (v) [OE."bacan"] (۱) سخت کرنا : آگ پر سکھانا : تنور میں پکانا : توے پر یا کڑھائی میں بھوننا ۔ (۲) چمڑ ے کا کمانا : پك جانا : بھن جانا ۔ (۳) کمایا جانا ( چمڑ ے کا ) ۔

Bake : (n) اسکاٹ لینڈ کا ایک بسکٹ ۔

Bake house : (n) تنور خانہ : بھٹی ۔

Bake-off : (n) طباخوں کا مقابلہ : باورچیوں کا مقابلہ ۔

Bakebord : (n) بیلنے کا تختہ ۔

Baked : (a) پختہ : پختہ شدہ ۔

Half baked : نا تجربہ کار : خام : نیم بریاں ۔

Bakelite : (n) گوند اور پلاسٹك سے بنی ھوئی چیزوں کا تجارتی نشان ۔

Baker : (n) [OE."baecere"] (۱) نانبائی : خبّاز ۔ (۲) ٹین کا ایک چھوٹا دستی تنور ۔ (۳) مصنوعی سالمن مکھی ( سالمن مچھلی پکڑنے کیلئے ) ۔

Baker-feet : (n) نانبائی کو ھونیوالی بد ھیئتی ۔

Baker-legs : (n) نانبائی کی ایک بیماری ۔

Baker-legged : وہ شخص جسکی ٹانگیں چلتے وقت آپس میں رگڑ کھاتی ھوں ۔

Baker knee/-knees : (n) دیکھو Baker-legs

Baker-kneed : (a) دیکھو Baker legged

Bakerdom : (n) خبازی ۔

Baker 's dozen : (n) تیرہ (۱۳) ۔

Baker 's salt : (n) خمیرے کے بدلے استعمال کیا جانیوالا تجارتی امونیا کاربونیٹ ۔

Bakership : (n) نانبائی گری ۔

Bakery : (n) خباز خانہ : دکانِ نانبائی : خباز پیشگی ۔

Bakery instructor : (n) (انتظامیہ ) بیکری انسٹرکٹر ۔

Bakestone : (n) (۱) وہ چوڑا پتھر جسے تنور میں استعمال کرتے ھیں ۔ (۲) لوھے یا پتھر کا توا جس پر کوئی چیز پکائی جائے ۔

Baking : (n) پخت : پکانا : ایک خاص مدت میں پکائی ھوئی چیزیں ۔

Baking powder : (n) خمیر اٹھانے کا سفوف : (کیمیا) بیکنگ پاؤڈر ۔

Baking soda : (n) (کیمیا) کھانے کا سوڈا : بیکنگ سوڈا ۔

Bakhsheesh / Bakhshish : (n) [Pers.] بخشش : انعام ۔

Bal : (n) [Cornish"bal"] کان ۔

Balaam : (n) (۱) بلعم (معاصر حضرت موسی) ۔ (۲) (صحافت میں ) وہ رد کیا ھوا مواد جو اخبارات کی خالی جگھوں کے لئے محفوظ رکھا جاتا ھے ۔

Balaam: (v) رد کئے ھوئے مواد کو اخبار کی خالی جگھوں کیلئے محفوظ رکھنا ۔

Balaam box (or basket) : (n) وہ ٹوکری جس میں رد کئے ھوئے مواد رکھے جائیں ۔

Balaamite : (n) وہ شخص جو اپنے فائدہ کیلئے کسی مذھب کی پیروی کرے ۔

Balaamitical : (a) ذاتی فائدہ کیلئے کسی مذھب کی پیروی سے متعلق ۔

Balabosta / Balebosta : (n) [Yiddish.] گھر کی یہودی مالکہ ۔

Balachong : (n) [Malay.] ایک قسم کا اچار ۔

Balaclava : (n) [site of Crimean battle.] (روس کا ایک شہر جہاں جنگ کریمیا واقع ھوئی تھی )

بلا کلاوا ۔

Balaclava helmet : اونی ٹوپی سر اور کاندھوں کیلئے جو خاصکر جنگ کے وقت فوجی استعمال کر تے ھیں ؛ خود ۔

Baladine : (n) [OF."balade"] پیشه ور ؛ پیشه ور رقاصه ۔

Balalaika : (n) [Russ.] گٹار کیطرح کا ایک ساز جو روس میں استعمال کیا جاتا ھے ۔

Balance : (n) [late L."bilancia"] (۱) ترازو؛ کانٹا ؛ توازن ؛ میزان ۔(۲) پاسنگ - (۳) بال کمان ۔ (٤) باقی ؛ فاضلات ؛ بچت ۔(٥) قسمت کا الٹ پھیر ۔(٦) غالب وزن یا قوت ؛ آخری نتیجه ۔(۷) ( ھیئت ) میزان ؛ برج ھفتم ۔(۸) موازنه (افعال و آراء کا) ؛ فیصله کن قوت ۔(۹) ( فنون لطیفه ) تناسب ۔(۱۰) سوقیانه ؛ کسی چیز کا بقیه حصه ۔(۱۱) جھاز کے بادبان سے متعلق ایک اصطلاح ۔(۱۲) قوت فیصله ۔ (۱۳) دماغی توازن ؛ جسمانی توازن ۔ (۱٤) آمد و خرچ کا توازن ؛ (طبیعیات ) توازن (equilibrium) ؛ فاضل ؛ باقی (Remainder) ؛ ترازو (scale) ۔

Ampere balance : (طبیعیات ) امپیئر ترازو ۔

Chemical balance : (طبیعیات ) کیمیائی ترازو ۔

Closing balance : (تجارت ) اختتامی باقی ۔

Hydrostatic balance : (طبیعیات ) آبی سکونی توازن ۔

Opening balance : (تجارت ) افتتاحی بقایا ۔

Physical balance : (طبیعیات ) طبیعی ترازو ۔

Sensitive balance : (طبیعیات ) حساس ترازو ۔

Spring balance : (طبیعیات ) اسپرنگ ترازو ۔

Stable balance : (طبیعیات ) قائم ترازو ۔

To loose balance : توازن کھو دینا ؛ گھبرا جانا ۔

To strike a balance : جمع خرچ کا میزان لگانا ۔

Torsion balance : (طبیعیات ) مروڑ ترازو ؛ اینٹھن ترازو ۔

Balance : (v) [F."balancer"] (۱) موازنه کرنا ؛ توازن قائم کرنا یا رکھنا ؛ تولنا ؛ وزن کرنا ۔ (۲) چیزوں کا مقابله کرنا یا ان کا جوڑ ملانا ۔(۳) تلافی کرنا ؛ وزن برابر کرنا ؛ ادھر ادھر ھلنا ۔(٤) شش و پنج میں ھونا ۔ (٥) ( حسابات میں ) واصل باقی ؛ روشن باقی بنانا ؛ چٹھا بنانا ؛ میزانیه ترتیب دینا ؛ خساره ادا کرکے حساب برابر کرنا۔ (٦) ( رقاصی ) اپنے ساتھی کی مقابل سمت میں حرکت کرنا - (۷) قرض ادا کرکے حساب صاف کرنا۔(۸) بادبانچه سے کشتی کا توازن قائم رکھنا ۔

Balance beam : (n) ساق میزان ؛ ترازو کی ڈنڈی ؛ جسمانی ورزش میں توازن کے کارنامے دکھانے کے لئے استعمال ھونیوالی پٹریاں ۔

Balance bob : (n) ایک بھاری بیرم جس کا ایک سرا بھرنت رھتا ھے اور دوسرا پمپ کی سلاخ سے جٹا رھتا ھے ۔

Balance due : (n) زر واجب الادا ؛ خساره ۔

Balance fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Balance in hand : بقایا (وه رقم جو پاس میں بچی ھوئی ھو )۔

Balance knife : (n) کھانے کی میز کی ایسی چھری جس کا دسته چھری کے پھل کو میز پوش کو چھونے سے روکتا ھے ۔

Balance master : (n) کسرت باز؛ کسرت دکھانیوالا ۔

Balance mistress : (n) کسرت دکھانیوالی ۔

Balance of indebtedness : فریقین کے درمیان ایک دوسرے پر قرض کی رقم کا فرق ۔

Balance of international indebtedness : (تجارت و معاشیات) بین الاقوامی قرض داری بقایا ؛ بین الاقوامی قرض بقایا ۔

Balance of payment : (تاریخ و سیاسیات) فاضلات ؛

(تجارت و معاشیات) توازن ادائیگی ۔

Favourable balance of payments : (تجارت و معاشیات) موافق توازن ادائیگی ۔

Unfavourable balance of payments : (تجارت و معاشیات) ناموافق توازن ادائیگی ۔

Balance of power : توازن قوت ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) توازن طاقت ۔

Balance of trade : (تجارت و معاشیات) درآمد برآمد کا فرق ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) توازن تجارت ۔

Balance reef : (n) بادبانچہ کا اس طرح استعمال کہ وہ جہاز کو طوفانی موسم میں متوازن رکھے ۔

Balance sheet : (n) چٹھا ؛ واصل باقی ؛ میزانیہ ؛ ترازونامہ ؛ املاک دین کا میزانیہ ؛ ( تجارت و معاشیات ) واصل باقی ؛ چٹھا ؛ پکا چٹھا ۔

Consolidated balance sheet : (تجارت و معاشیات) جامع واصل باقی ؛ مجموعی چٹھا ۔

Balance sheet audit : (تجارت) واصل باقی آڈٹ ۔

Balance step : (n) ایک قسم کی قواعد جو فوج میں سکھائی جاتی ہے ۔

Balance to the credit : (تجارت) جمع باقی ؛ کریڈٹ بقایا ۔

Balance yard : (n) دیکھو Balance beam

Balanceable : قابل توازن ، قابل موازنہ ۔

Balanced : (a) متوازن ۔

Balanced action : (n) متوازن عمل ۔

Balanced confounded design : ( شماریات ) متوازن گتھا ہوا ڈیزائن ۔

Balanced confounding : (n) ( شماریات ) متوازن گتھن ۔

Balanced diet : (n) ( کیمیا ) متوازن غذا ۔

Balanced difference : ( شماریات ) دو تغیری شناشی بناؤ ؛ متوازن فرق ۔

Balanced incomplete bloc : ( شماریات ) متوازن نامکمل بلاک ۔

Balanced lattice square : ( شماریات ) متوازن مربع جالی ۔

Balanced population : (n) ( سماجیات ) متوازن آبادی ۔

Balanced reaction : (n) متوازن تعامل ۔

Balanced sample : (n) ( شماریات ) متوازن نمونہ ۔

Balancer : (n) (۱) جسمانی کرتب دکھانیوالا ۔ (۲) قوت کا توازن قائم رکھنے والا ۔ (۳) پاسنگ ؛ توازن کو قائم رکھنے والا ؛ توازن گر ۔

Balancing : (n) ( کامرس ) باقی نکالنا ۔

Balancing capacitance : (n) (طبیعیات) توازنی کنڈنسر ؛ توازنی صلاحیت ۔

Balandra : [Sp.] ساحل کے کنارے کنارے چلنے والا جہاز ۔

Balanid : (n) ["balanus" n"-us+ - id] صدف ماهی کے خاندان کا ایک فرد ۔

Balaniferous : (a) [L."balan-us+ -ferous"] وہ درخت جسکا پھل شاہ بلوط کے پھل جیسا ہو ۔

Balanite : (n) [Gr."balanites"] متحجر صدف ماهی ۔

Balanoglossus : (n) [L.] بھٹ بنا کر رہنے والے کیڑا نما سمندری جانوروں کی ایک نوع ۔

Balanoid : (a & n) [Gr."balanoides"] (۱) بلوط کے پھل کی شکل کا ۔ (۲) صدف ماهی ۔

Balas : (n) [OF."balais","balai"] لعل یاقوت کی ایک قسم ؛ لعل بدخشاں ۔

Balausta : (n) [mod. L.] انار کا پھل ۔

Balaustine : (n) [Gr."balaustion"] جنگلی انار کا پھول جو سکھا کر قابض دوا کے طور پر

استعمال هوتا هے ۔

**Balbutient** : (a) [L. "balbutient-um"] هکلانے والا ۔

**Balbuties** : (n) [mod. L. "balbutire"] هکلاهٹ ؛ تتلاهٹ ۔

**Balconette** : (n) [F."Balcon-y+-ette"] چهوٹا بالا خانه ۔

**Balconied** : (a) بالا خانه دار؛ شه نشیں دار۔

**Balconied turret** : (n) (تاریخ) چهجادار برج ۔

**Balcony** : (n) [It."balcone"] (۱) بالکونی ؛ شه نشیں ؛ بالا خانه کا برآمده ؛ مهتابی ۔ (۲) ( ناٹک ) نشستوں کی وه قطار جو شه نشینو ں پر هو ۔

**Bald** : (a) [ME."balled"] (۱) بے شجر؛ بے برگ ؛ لنڈورا ؛ بے پر ۔(۲) گنجا۔(۳) وه گهوڑا جس کے جسم (بالخصوص چهرے ) پر سفید داغ هو ں ۔ (٤) کهلی هوئی ( بری صفات وغیره ) ۔ (٥) ( اسلوب بیان سے متعلق ) روکها پهیکا ؛ سست ؛ یکساں ؛ ایك هی سا ؛ تنوع سے خالی ۔

**Bald-coot** : (n) ایك قسم کی پن ڈبّی ۔

**Bald-faced** : (a) جس کے چهرے یا ناك پر سفید داغ هو ۔

**Bald-head** : (n) گنجا ؛ گنجے سر والا ؛ کبوتر کی ایك نوع ۔

**Bald-pate** : (a & n) جس کی چندیا گنجی هو ؛ ایك قسم کی چڑیا ۔

**Baldachin /-quin** : (n) [Sp."baldaquin"] (۱) (قدیم معنی ) کم خواب ۔ (۲) (جدید معنی ) چهوٹا مکلف شامیانه یا نمگیره ؛ آسمانه ؛ قبه ۔

**Balden** : (v) گنجا هونا یا کرنا ؛ دیکهو Bald

**Balder / -ur** : (n) [ON. "Bald"] ایك اسکینڈی نیویائی دیوتا ۔

**Balderdash** : (n) [Etymology unknown] سوقیانه گفتگو ؛ بکواس ؛ فحش کلامی ؛ سخن بے معنی ؛ مهمل گفتگو ۔

**Baldly** : (adv) کهلم کهلا ؛ صاف صاف ۔

**Baldmoney** : (n) [ME."baldemoine"] ایك قسم کا زرد چتر دار پهول ؛ چتر پهول ۔

**Baldness** : (n) گنجاپن ؛ لنڈوراپن ؛ روکهاپن ؛ سادگی ؛ بے لطافتی ۔

**Baldnosed** : (a) جس کے چهرے یا ناك پر سفید داغ هو ۔

**Baldrib** : (n) لاغر آدمی ؛ سور کا گوشت ۔

**Baldric** : (n) [L."balteus"] (۱) پرتلا ؛ پٹا ؛ شمشیر بند ؛ حمایل ۔ (۲) ( مجازاً ) منطقة البروج ؛ راس چکر ۔

**Baldricwise** : (adv) پرتلے کیطرح سے ؛ پٹے کیطرح سے ۔

**Bale** : (n) [OE."balu", "bealu"] مصیبت ؛ مضرت ؛ تکلیف ؛ بد نصیبی ؛ حزن ؛ تباهی ؛ بزائی ؛ محنت ؛ رنج ؛ بلا ۔

**Bale** : (n) [ME."bale", OF."bale", "balle"] (۱) لوهے یا رسی سے کسی هوئی گانٹھ ؛ گٹها ۔ (۲) بدلتی هوئی مقدار کا ایك پیمانه ۔

**Bale** : (v) گانٹھ میں باندهنا ۔

**Bale-fire** : (n) (۱) خطر الاؤ؛ خبر الاؤ ؛ (وه آگ جوخطره وغیره کی اطلاع کے لئے روشن کیجائے) ؛ آتش علامت ۔ (۲) کهلی آگ ؛ کهلی هوا میں بڑی آگ ۔ (۳) چتا۔ (٤) وه آگ جو خوشی کے موقع پر جلا ئی جائے ؛ آتش بازی ۔

**Bale-goods** : (n) گانٹھ میں بندها هوا سامان تجارت ۔

**Baleen** : (a & n) [L. "balaena"] وهیل مچهلی کی هڈی ؛ وهیل مچهلی کی هڈی کا ۔

**Baleful** : (a) [OE."bealu-full"] مصیبت انگیز ؛ غمناك ؛ تباه کن ؛ مضرت رساں ۔

**Balefully** : (adv) مخربانه ؛ تباهی کے ساتھ ؛ مغمومانه ؛ ظالمانه ۔

**Balefulness** : (n) مصیبت انگیزی ؛ غمناکی ؛ تباهی ؛ مضرت رسانی ۔

**Baling press** : (n) گانٹھ داب ۔

**Balistraria : (n)** [L."ballistrarius"] (۱) کسی قلعہ کا وہ صلیب نما چوڑا سوراخ جس کے ذریعہ کل دار کمان سےتیر چھوڑا جاتا تھا۔ (۲) وہ کمرہ جس میں کل دار کمان رکھی جاتی تھی ۔

**Balize : (n)** [F."balise"] وہ کھمبا جس کے اوپر اسطوانہ نما چیزلگی ہوتی ھے اور جو سمندر میں رھنما کے طور پر لگی رھتی ھے ۔

**Balk / Baulk : (n)** [OE."balca"] (۱) رستے کا روڑا ؛ روک ؛ مینڈھ ۔ (۲) موانع ۔ (۳) بھدا شھتیر؛ دھنّی ؛ کڑی ؛ چھت کا آڑا شھتیر ؛ ماھی جال کا ڈنڈا ۔ (٤) بلیرڈ کی میز کا ممنوع حصہ ۔ (۵)کھیت کی نالیوں کے بیچ کا حصہ یا زمین کا وہ پتلا سا قطعہ جو جوتا نہیں گیا ھو ۔ (٦) ھل چلانے کے درمیان چھٹی ھوئی زمین ۔ (۷) ( مجازاً ) روک ؛ مایو سی ۔

To make a balk : فاش غلطی کرنا ۔

To make a baulk : گیند کو بلیرڈ کی میز کے ممنوع حصہ میں پہنچانا ۔

**Balk : (v )** (۱) بھول جانا ؛ چھوڑ دینا ؛ چھوٹ جانا ؛ انکار کرنا (شراب کی پیش کش سے ) ؛ گریزکرنا (فرائض سے) ۔ (۲) بگاڑنا ؛ مانع ھونا ۔ (۳) چونکانا۔ (٤) مایوس کرنا ؛ محروم کرنا ؛ ھمت پست کرنا۔ (۵) مزاحم ھونا ؛ اڑ جانا ؛ رک جانا ؛ بھڑکنا ۔ (٦) جھوک کھانا ؛ ڈگمگانا ( خاص کر گھوڑے کا ) ؛ اڑ جانا ۔ (۷) راستے میں روڑا اٹکانا ؛ روکنا ۔

**Balkanization : (n)** ( تاریخ ) بلقان کاری ؛ تقسیم ۔

**Balkanize : (v)** [ f" Balkan",peninsula+-IZE ] چھوٹے چھوٹے غیر موثر اور آپس میں جھگڑتے رھنے والے حصوں میں تقسیم کرنا ۔

**Balker : (n)** چھوڑ دینے والا ؛ انکار کرنے والا ؛ مایوس کرنے والا ۔

**Balknigly : (adv)** انکار کرتے ھوئے ؛ چھوڑتے ھوئے ؛ اڑتے ھوئے ۔

**Balky : (a)** اڑیل ؛ اڑنے والا ۔

**Ball : (n)** [ OTeut."balluz"] (۱) اون یا سوت کا گولہ ؛پیچک چھوٹی یا بڑی گیند ؛ خالی یا ٹھوس گولہ ۔ (۲) اجسام فلکی ۔ (۳) کرہ ۔ (٤) بندوق کی گولی ؛ توپ کا گولہ ۔ (۵) لکڑی کا چھوٹا گولہ جو ووٹ دینے میں استعمال ھوتا ھے ۔ (٦) دیدہ ؛ آنکھ ۔ (۷) حب کلاں ؛ بڑی گولی ۔ (۸) ایک قسم کی چھوٹی گدی جو چھاپہ خانہ والے ٹائپ میں روشنائی لگانے کے لئے استعمال کرتے ھیں ۔ (۹) جسم کا کوئی گول ابھرا ھوا حصہ خاص کر انگوٹھے کا ۔ (۱۰) جانوروں کے پاؤں کا درمیانی حصہ ۔

No ball : ( کرکٹ ) غلط طریقہ سے پھینکی گئی گیند ۔

The ball is with you : اب آپ کی باری ھے ۔

The (golden) ball : رھن گیر کا نشان ۔

To catch or take the ball before the bound : کسی موقع کی پیش بینی کرنا ۔

To bave the ball at one foot : / To have the ball before one : کسی چیز کو اپنے اختیار میں لے لینا ۔

To keep the ball up and rolling : گفتگو جاری رکھنا ۔

To bake up the ball : گفتگو میں باری لینا ۔

Wide ball : وہ گیند جو ٹھیک طور سے بلّہ باز کی پہنچ میں نہ گرے ۔

**Ball : (n)** [ F."bal" ] (۱) رقص کے لئے سماجی اجتماع ؛ مجلس رقص ۔ (۲) رقص گاہ ؛ رقص کا کمرہ ۔

To give/ go to a ball : ناچ کی دعوت دینا ؛ محفل رقص منعقد کرنا ؛ رقص کے لئے جانا ۔

To open the ball : رقص کا آغاز کرنا ؛ ( مجازاً ) کسی کام کا آغاز کرنا ۔

**Ball : (v)** گولہ سا بن جانا ؛ دبا کر یا لپیٹ کر گولہ بنا دینا ؛ گولہ سے چپک جانا ۔

Ball and field test : گیند ؛ میدان آزمائش ۔

Ball and socket : متحرک جوڑ ؛ وہ جوڑ جو

بہت آسانی سے حرکت کرے؛ وہ جوڑ جو ایک گول سرے کو خانہ میں بند کرکے بنتا ہے اور اس میں آزادی سے گھوم سکتا ہے -

**Ball bearing : (n)** گولہ دار دھرا ؛ وہ دھرا جس میں رگڑ کم کرنے کے لئے گولیاں لگا دی جائیں -

**Ball cartridge : (n)** بندوق یا پستول کا کارتوس جس میں گولی ہوتی ہے -

**Ball clay : (n)** بہت ہی چپکنے والی مٹی -

**Ball coal : (n)** گیندی کوئلہ -

**Ball cock : (n)** ٹنکی کا وہ نلکہ یا ڈاٹ جو ایک تیرتے ہوئے خالی گولے کے ذریعہ کھلتی یا بند ہوتی ہے -

**Ball firing : (n)** گولیوں کی باڑھ مارنا -

**Ball flower : (n)** عمارت کے نقش و نگار -

**Ball lightning : (n)** ( طبیعیات ) مزائلیات : گولا بجلی -

**Ball mine : (n)** – گولی کی شکل میں پایا جانے والا خام لوہا -

**Ball stamp : (n)** فلز کو جوڑنے والی مشین -

**Ball-tap :** دیکھو : Ball-Cock
گولہ ٹونٹی ؛ حوض کی وہ ٹونٹی جس کے ساتھ تیرنے والا گولہ لگا رہتا ہے جس سے ٹونٹی خود بخود کھلتی اور بند ہوتی ہے -

**Ball thistle : (n)** ایک قسم کا گوکھرو -

**Ball valve : (n)** گولہ صمام؛ ( مشین کا ایک پرزہ ) جو ایک کھل مندن کےگرنےیا اٹھنے سے کُھلے یا بند ہو جائے -

**Ball up : (n)** ( عامیانہ ) انتشار ؛ پراگندگی -

**Ball up : (v)** پراگندہ کرنا -

**Ball weed : (n)** ایک قسم کی گھاس -

**Ballad : (n) [ L. "ballare" ]** (۱) جذبات سے بھرا گیت جس میں کئی بند ہوں اور ایک ہی لے میں برائے نام ساز کےساتھ گائے جائیں - (۲) چھوٹے چھوٹے بندوں کی بیانیہ نظمیں ؛ آلھا ؛ چاربیت -

**Ballad opera : (n)** ایک ناٹک جس میں‌عام پسند گانے ہوتے ہیں -

**Ballade : (n) [ Fr. ]** (۱) تین بند کی نظم جس کا ہر بند سات یا آٹھ مصرعوں کا ہو ؛ وہ نظم جس کے ہربند میں مساوی مصرعے ہوں - (۲) مذکورہ قسم کی شاعری - (۳) شاعرانہ صفت ، راگوں کی ترتیب ، خاص کر پیانوں کے لئے ؛ جذبات سے بھرا گیت جس میں کئی بند ہوں اور ساز کے ساتھ گائے جائیں ؛ سروں کی ترتیب سے آرکسٹرا پر کسی شاعرانہ خیال کی ترتیب -

**Ballader : (n)** بیانیہ نظمیں لکھنے والا -

**Balladfarce : (n)** ایک ناٹک جس میں عام پسند گانے ہوتے ہیں -

**Balladic : (a)** Ballad کی صفت کا ؛ اس کی طرح کا ؛ اس سے متعلق -

**Balladism : (n)** Ballad کی امتیازی صفت -

**Balladist : (n)** بیانیہ نظمیں لکھنے والا -

**Balladize : (v)** Ballad لکھنا یا بنانا -

**Balladmonger : (n)** بیانیہ نظمیں بیچنے والا ؛ بیانیہ نظمیں لکھنے والا ؛ چاربیت گو -

**Balladry : (n)** بیانیہ نظمیں : بیانیہ کے طرز پر لکھی ہوئی نظمیں -

**Ballan : (n)[ origin unknown ]** سمندری مچھلی کی ایک قسم

Ballet master : (n) سنگت ناچ کا منتظم اور ہدایت کار -

Ballet mistress : (n) سنگت ناچ کی منتظمہ اور ہدایت کارہ -

Balling : (n) (۱) گولہ یا گولے بنانا - (۲) برف کے گولے پھینکنا -

Ballista : (n) [Gr. "ballin"] سنگ اندازی کا قدیمی کل ؛ منجنیق -

Ballistic : (a) [Gr."ballin" + - IC] پھینکنے والا ؛ دھکیلنے والا ؛ منجنیق سے متعلق ؛ منجنیقی ؛ پھینک کر مارنے کی چیز -

Ballistic galvanometer : (n) ( طبیعیات ) مزائلی گلوینو میٹر -

Ballistic pendulum : (n) (طبیعیات ) گولیوں وغیرہ کی تناسبی سرعت کو ناپنے کا آلہ -

Ballistic throw : (n) (طبیعیات ) مزائلی پھینک -

Ballistics : (n) منجنیقات : علم حرکت اجسام ؛ (طبیعیات ) مزائلی / مزائلیات -

Ballium : (n) [F."bail"] (۱) کسی جاگیر دارانہ قلعہ کے دربار عام کی دیوار ؛ دربار - (۲) دیوار یا صحن -

Balloon : (n) [It."ballone"] (۱) بھپکا ؛ قرنبیق ؛ شیشہ کشید- (۲) غبارہ ؛ ہوا بھری ہوئی چیز؛ بیلون - (۳) درختوں کو سیدھا رکھنے کا شکنجہ ؛ بیلون نما جعفری - (٤) کلس ، مینار وغیرہ کےاوپر کا گول حصہ ؛ لٹو ؛ قبہ - (٥) ( مزاحیہ ) پرچہ جات میں تصویروں کے منہ سے نکلی ہوئی بولی کو بتانے کے لئے بیلون نما خاکہ جس سے پتا چلے کہ کون بول رہا ہے -

Balloon : (v) (۱) غبارہ کی طرح پھول جانا ؛ غبارہ میں اڑنا - (۲) مکڑے کا اپنے تار کے ذریعہ ہوا میں جھولنا ؛ خرچ کا بڑھ جانا ( ہرشعبہ میں ) ؛ بڑھ جانا ( مقررہ حد سے )-

Balloon brasser : (n) کلائی کا چوبی تسمہ جسے

جس کے دانت مضبوط اور ہونٹ موٹے ہوتے ہیں اور رنگ نہایت چمکیلا ہوتا ہے -

Ballast : (n) [Scond.] (۱) کوئی وزنی چیز جوجہاز پر توازن قائم کرنے کے لئے رکھی جائے - (۲) تجربہ یا اصول جس سے سیرت میں پختگی پیدا ہو ؛ جوہر متانت - (۳) بھرت ؛ کنکریت ؛ لکروٹی ؛ جلی ہوئی مٹی - (٤) طیارہ کی گاڑی میں بھرا ہوا پانی یا ریت جسے اوپر جاتے وقت زمین پر پھینک دیا جاتا ہے -

In ballast : (۱) جہاز کے تہ خانہ یا گودام میں - (۲) توازن قائم کرنے کے لئے کوئی وزنی چیز سے لدا ہوا جہاز- (۳) بھرت میں کام آنے والی ( اشیا ) -

Ballast : (v) توازن قائم کرنا ؛ بھرائی کرنا ؛ ( سڑک وغیرہ ) پختہ کرنا -

Ballast ports : (n) ایک مربع سوراخ جو تجارتی جہاز کے بغل میں کاٹتے ہیں ( وزنی چیز کو لینے کے لئے ) -

Ballast shovel : (n) گول منہ والا بیلچہ -

Ballastage : (n) Ballast لینے کے لئے چنگی محصول ادا کرنا -

Ballaster : (n) جہازوں کو Ballast مہیا کرنے والا -

Ballasting : (n) توازن ؛ پٹائی ؛ بھرائی ؛ دیکھو Ballast

Ballatoon : (n) لکڑی ڈھونے والی ایک روسی کشتی -

Balled : (a) گولہ بنا ہوا ؛ گولے کی شکل میں بنا ہوا -

Baller : (n) (۱) گولہ بنانے والا - (۲) وہ شخص جو رقص کی مجلس میں جاتا ہے - (۳) ( کرکٹ ) گیند پھینکنے والا -

Ballerina : (n) [It.] رقاصہ ؛ ناچنے والی -

Ballet : (n) [F. "bal"] چھوٹی گیند ( نقابت میں ) -

Ballet : (n) سنگت ناچ ؛ متفقہ ناچ -

جب کسی انتخاب میں کسی امیدوار کے لئے
اتنی رائیں نہیں آتیں جتنی انتخاب کےلئے
مقرر ھیں تو دو سب سے زیادہ رائے پانے
والوں کے لئے دوبارہ رائے لی جاتی ھے ) -

Ballot paper : ( n ) رائے شماری کا کاغذ؛
( انتظامیہ ) پرچہ رائے دہندگی :
بیلٹ پرچی -

Balloteer : (n) رائے شماری کا حامی ( تاریخ ) :
موبند رائے دہندگی -

Balloter : ( n ) خفیہ رائے دینے والا -

Ballotist : ( n ) =( Balloteer ) رائے شماری کا حامی ۔

Ballottment : ( n ) [ F."ballotter" ] حمل کی تشخیص کا
ایک طریقہ -

Ballstone : ( n ) مرجانی طباشیر : خام لوھے یا
چونے کے پتھر کا ڈلا -

Bally : ( a & adv ) [ euphemism for "Bloody" ] وہ لفظ جس
سے متکلم بیزاری یا نفرت کا اظہار
کرتا ھے جیسے کم بخت -

Ballyhoo : ( n ) [ Origin unknown ] پیشگی اشتہار : چیخ
چیخ کر اشتہار کرنے والے کی تقریر ۔

Balm : ( n ) [ L."balsamum" ] (۱) خوشبودار پانی جو بعض
درختوں سے نکلتا ھے اور طبی خواص
رکھتا ھے- (۲) مرھم - (۳) بلسان کا درخت -
(٤) خوشبو؛ مہک - (٥) تسکین -
(٦) خوشبودار بوٹیاں -

Balm-apple : ( n ) ترشی کے قسم کا ایک پودہ -

Balm-cricket : ( n ) ایک قسم کا جھینگر : ٹڈی -

Balm of gilead : ( also ) Balm of Mecca : زردی مائل
روغن دار لاکھ جو کسی زمانے میں جراثیم
ھلاک کرنے میں استعمال ھوتی تھی -

Balm of gilead fir : کناڈی بلسان دینے والا درخت -

غبارہ باز استعمال کرتے ھیں -

Balloon fish : (n) ایک قسم کی مچھلی جو اپنے جسم کو
ھوا سے بھرلیتی ھے اور غبارہ کی
طرح پھلا لیتی ھے -

Balloon sounding : (n) فضا پیما غبارہ -

Ballooner : ( n ) غبارچی ؛ غبارہ باز ؛ غبارہ کےمانند
بادبان -

Balloonery / -nry : ( n ) غبارہ بازی -

Ballooning : (n) ھوابازی -

Balloonist : (n) غبارہ باز -

Ballot : (n) [It."ballota" ] پوشیدہ رائے دہندگی :
قرعہ اندازی ؛ رائےپنہاں -

Voting by ballot : ( تاریخ و سیاسیات ) بیلٹ کے
ذریعہ رائے دہندگی -

Secret ballot : ( انتظامیہ ) پوشیدہ رائےدہندگی :
خفیہ بیلٹ ؛ ( تاریخ و سیاسیات )
پوشیدہ بیلٹ -

Ballot : (n) [F."balle"] چھوٹا گٹھر ( ۷۰ سے ۱۲۰ پاؤنڈ
تک کا )۔

Ballot (v) [ It."ballottare"] پوشیدہ رائے دینا :
قرعہ اندازی سے انتخاب کرنا -

To ballot for : پوشیدہ رائے دہی سے انتخاب کرنا :
چن لینا ؛ پسند کرنا یا رد کردینا -

To ballot for : قرعہ اندازی سے انتخاب کرنا -

Ballot act : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) بیلٹ ایکٹ -

Ballot box : (n) قرعہ اندازی کا یا رایوں کی چٹھیاں
جمع کرنے کا صندوق یا بکس ( انتظامیہ ) :
بیلٹ بکس ( تاریخ و سیاسیات ) -

Ballotage : (n) مکرر رائے شماری ( فرانس میں

Balmer series : ( n ) ( طبیعیات ) بامر سلسلے : ( کیمیا ) بامر سلسلہ -

Balmify : ( v ) تسکین دینا : مرہم لگانا : معطر کرنا -

Balmily : ( adv ) تسکین دہ طور پر -

Balminess : ( n ) سکون بخشی : نرمی : عطر بیزی -

Balmoral : ( n ) [ f. "Balmoral Castle" ] (۱) فیتہ لگا جوتا - (۲) ایک قسم کا منقش اونی لہنگا - (۳) سایہ : اسکاٹ لینڈ کی ٹوپی کی ایک قسم -

Balmy : ( a ) (۱) روغن دار ( درخت ) - (۲) خوشبودار- (۳) ہلکا- (٤) نرم - (٥) مسکن : مفرح - (٦) صحت بخش - (۷) بےوقوف : ضعیف العقل : پاگل -

Balneal : ( a ) [ L. "balneum" ] گرم پانی سے نہانے سے متعلق یا گرم پانی کے حمام سے متعلق -

Balneary : ( n ) [ L. "balnearium" ] حمام یا غسل خانہ : دوا کی خاصیت رکھنے والا چشمہ : علاج بخش چشمہ -

Balneation : ( n ) [ med . L."balneare " ] غسل -

Balneography : ( n ) [ L. "balneum" + Gr. "graphia" ] حمام کے متعلق شرح یا رسالہ : غسل نامہ -

Balneological : ( n ) غسل کے علمی ، طبی مطالعہ سے متعلق -

Balneology : ( n ) غسل کا علمی ، طبی مطالعہ : غسلیات -

Balneotherapy : (n) بیماری کا غسل کے ذریعہ یا صحت بخش چشمے کے ذریعہ علاج : علاج بالغسل -

Balneum : ( n ) [ L. ] (۱) حمام یا غسل - (۲) دیکھو Bain-marie

Balsa : ( n ) [ Sp. ] لٹھوں کا نہاتھ یا مچھلی مارنے والی کشتی

Balsam : ( n ) [ L. "balsamum" ] (۱) گل مہدی - (۲) درخت بلسان - (۳) روغن : مرہم - (٤) ( کیمیا ) لاکھ وغیرہ کا مرہم -

Canada Balsam : بلسان کناڈی -

True Balsam : اصلی بلسان -

Balsam : ( v ) روغن بلسان لگانا : علاج کرنا -

Balsam apple : ( n ) ترنی کے قسم کا ایک پودا -

Balsam of Mecca : بلسان مکی -

Balsamation : ( n ) خوشبو لگانے کا عمل : مرہم لگانے کا عمل / کام-

Balsamic : ( n ) بلسانی : مقوی : صحت بخش : خوشبودار : مسکن -

Balsamical : ( a ) بلسانی : بلسان کا یا اس سے متعلق -

Balsamically : ( adv ) بلسان کی طرح -

Balsamiferous : ( a ) بلسان آفریں : بلسان آور : بلسم دار -

Balsamous : (a) دیکھو Balsamic

Balsamum : ( n ) بلسان : شجر بلسم -

Balsamy : ( a ) بلسانی -

Baltic states : ( n ) - ( تاریخ و سیاسیات ) بالٹکی ریاستیں

Baltimore : ( n ) [ Lord Baltimore. proprietor of Maryland ] نارنگی اور ابلقہ ( جو لارڈ بالٹی مور کا نشان ھے ) -

Baluster : [ It. "balaustro " ] ( ۱ ) جنگلے یا کٹہرے کے چھوٹے کھمبے : پوتی : کنگورا - ( ۲ ) (قدیم معماری ) آیونی دارالسلطنت کے بیل دار پایوں کا بغلی حصہ -

Balustered : ( n ) کھمبے دار : جس میں چھوٹے چھوٹے کھمبے لگے ہوں -

Balustrade : ( n ) [ F. " balustre " ] جنگلے یا کٹہرے کا سلسلہ : باڑ : جنگلہ : پوتی دار منذیر -

Balustraded : ( a ) — جنگلہ دار : کٹہرہ دار -

Balustrading : ( n ) — جنگلے لگانے کا کام -

Bam : ( n ) [ f. "Bamboozle " ] — دھوکا : فریب -

Bam : ( v ) [ See prec. ] — دھوکا دینا : فریب دینا -

Bamah : ( n ) [ Heb. "bamah" ] — بلند مقام یا جگہ خصوصاً وہ جو مامن یا عبادت گاہ کا کام دے -

Bambino : (n ) [ It. "bambo" ] — شیر خوار بچہ خصوصاً حضرت عیسیٰ کے ایام شیر خوارگی کی شبیہ جو اٹلی کے گرجوں میں کرسمس میں دکھائی جاتی ہے -

Bambocciade : ( n ) [ F. "bambochade " ] — دیہی اور عجیب و غریب مناظر کی مصوری -

Bamboo : ( n ) [ Malay ."bambu " ] — بانس -

Bamboo : ( v ) — بانس سے مارنا -

Bamboo coolie : ( n ) — بہنگی والا قلی -

Bamboo curtain : ( n ) — پردہ قصب : بانس پردہ ' ( تاریخ ) بانس کا پردہ -

Bamboozle : ( v ) — (۱) دم دینا : جھانسا دینا -
(۲) دھوکا دینا : شعبدہ سے بےوقوف بنانا -

Bamboozle : ( n ) — دھوکا : فریب : جھانسا -

Bamboozlement : ( n ) — دھوکابازی : فریب : جھانسا -

Bamboozler : ( n ) — دھوکا باز : فریبی : جھانسا دینے والا -

Bambusa : ( n ) [ Malay." bambu " ] — بانس -

Ban : ( v ) [ OTeut."bannan " ] — (۱) لعنت بھیجنا -
(۲) کوسنا : بد دعا کرنا - (۳) ممنوع قرار دینا : ضبط کرلینا : قدغن کرنا ' ممانعت کرنا : حکم امتناعی دینا -

Ban : ( n ) [ L. "bannum " ] — (۱) سراپ : بد دعا : لعنت -
(۲) امتناع ( مذہبی جلسوں وغیرہ سے ) -
(۳) باضابطہ ممانعت - (٤) قانونی حقوق سے محرومی ( خصوصاً مقدس رومی سلطنت کی طرف سے ) - (٥) لعنت ملامت -
(٦) ممانعت (رائے عامہ کی طرف سے ) -
(۷) جنگ کے لئے عام بلاوا : حکم ' فرمان حکومت - (۸) فرانسیسی بادشاہ کی رعایا کا اجتماع جنگ کے لئے : پورا مجمع -
(۹) جلا وطنی کی سزا - (۱۰) شادی کا اعلان ( حالت جمع Banns ) میں -
(۱۱) کلیسا سے باضابطہ اخراج :
( انتظامیہ ) پابندی : امتناع -

Ban : ( n ) [ Pers. "ban " ] — سلاوونیہ ، کراشیہ اور ہنگری وغیرہ میں حاکم ضلع ' فوجی افسر -

Ban on emigration : — ( تاریخ و سیاسیات ) ہجرت پر پابندی -

Banal : ( a ) [ L. "bannum" ] — فوجی افسر کا یا اس سے متعلق -

Banal : ( a ) — (۱) معمولی : پیش پا افتادہ ' مبتذل -
(۲) زمیں دارانہ جبری خدمت سے متعلق -

Banality : ( n ) [ F. "banalite" ] — (۱) معمولی پن : پیش پا افتادگی - ( ۲ ) معمولی بات : پیش پا افتادہ : ابتذال -

Banana : ( n ) [ Pg. or Sp. ] — کیلا -

Banana bird : ( n ) — جزائر غرب الہند کا ایک شوخ رنگ پرندہ -

Banate / Baunat : ( n ) [ Serbo-Croation "banat"- ] — فوجی افسر کے ماتحت کا علاقہ یا ضلع -

Banausic : ( a ) [ Gr. "banausikos " ] — سوقیانہ : دنی -

Banbury : ( n ) — آکسفورڈ شائر ( انگلینڈ ) کا ایک شہر جو پیورٹین سرگرمی کے لئے مشہور تھا ، آج کل کیک کے لئے مشہور ہے -

Banc : ( n ) [ AF. " banc " ] — عدالت عالیہ کا اجلاس -

Banca / Bangka : [ Taga log. "bangka" ] — ایک چھوٹی کشتی -

Bancal : ( n ) [ Sp. ] — ایک بڑا درخت جس کی لکڑی زرد یا نارنجی رنگ کی ہوتی ہے -

Banco : ( a ) [ It. ] — سرکاری سکے کی قیمت میں

٩

تخفیف کرنے کی صورت میں وہ سکہ یا
نوٹ جو بینک اپنی طرف سے جاری کرے :
بعض جگہوں میں بینک کے اکاؤنٹ کا روپیہ
جو قیمت کے اصل سکوں سے مختلف ہو :
بیرونی ممالک کے تخمینہ لگانے والے
اکسچنج میں جمع شدہ ۔

Banco : ( n ) [ L. "bancus" ] ندی کا وہ حصہ جو پہاڑ کا رخ
بدل جانے سے علاحدہ ہوکر سوکھ گیا ہو ۔

Banco : ( n ) [ It.] قمار خانہ کی وہ مجموعی رقم جو
جوئے میں حاصل ہو : جوئے میں لگائی ہوئی
وہ رقم جو قمار خانے میں لگائی جاتی ہے ۔

Band : ( n ) [ ON. "band" ] (۱) بند : بندھن : رابطہ :
زنجیر : چین : بیڑی ۔ (۲) جلد سازی
کا فیتہ : فیتہ : تسمہ : ڈوری ۔
(۳) لوہے یا فیتے وغیرہ کا حلقہ ۔
(٤) قلابہ : متحد کرنے والی قوت یا اثر ۔

Absorption band : ( طبیعیات ) جذبی پٹی ۔

Frequency band : ( طبیعیات ) تعدد ارتعاش
کی پٹی ۔

Band : ( n ) [ OTeut. "bindon" ] (۱) کسی چیز کی پتلی اور
چپٹی پٹی جو باندھنے کے لئے ہوتی ہے ،
خصوصاً لچکیلی پٹی ۔ (۲) قمیض کا کالر ۔
(۳) دوپٹیاں جو پادری اور وکیل کالر کی
جگہ لگاتے ہیں ۔ (٤) زخم پر باندھنے کی
پٹی : زخم بند : آنکھ کی پٹی ۔
(٥) چرخیوں کے تسمے : چاك پٹہ ۔
(٦) وہ چوڑی دھاری جو کسی سطح کے ایك
کنارے سے دوسرے کنارے تك جائے ۔
(۷) فلالین یا سرج کپڑے کا ایك نقص جب
پارچے میں ایك کنارےسے دوسرے کنارے
تك دھاری پڑجائے ۔
(۸) ( حشریات ) رنگ کی افقی دھاری ۔
(۹) دوابھرے ہوئے خطوں یاپسلیوں کی
درمیانی جگہ ۔
(۱۰) ( ارضیات ) حلقہ نما : قطع والی پرت ۔

Band : ( n ) [ OTeut. ] (۱) جماعت : دستہ : گروہ :
ٹولی : لکڑی : منڈی : جتھا ۔
(۲) آدمیوں یا جانوروں کی متحرك ٹولی ۔
(۳) موسیقاروں کی ایك جماعت ۔

German band : خانہ بدوش گویّے ۔

Reef band : وہ پٹی جو بادبان پر مضبوطی
کے لئے لگائی جاتی ہے ۔

Trained or train-band : سولھویں ، سترھویں اور
اٹھارویں صدی میں منظم شدہ لندن اور ملك
کے دوسرے حصوں کی ایك سپاھیانہ تنظیم
جو تربیت یافتہ شہریوں پرمشتمل تھی ۔

Band : ( n ) پہاڑ کی ماھی پشت خاص کر کسی
بلند تر پہاڑ کی لمبی پتلی ڈھلوان شاخ ۔

Band : ( v ) (۱) رسی یا پٹی لپیٹنا ۔ (۲) دھاریاں بنانا ۔
(۳) جماعت بندی کرنا ۔

Band box : ( a ) (۱) نازك ، کمزور ۔ (۲) صاف ستھرا ۔

Band case : ( n ) ( سماجیات ) گروہ کا چارٹ ،
گروہ کا نقشہ ۔

Band chart : ( n ) لونی نقشہ ۔

Band collar : ( n ) گلے کا کالر ۔

Band fish : ( n ) ایك قسم کی مچھلی ۔

Band group : ( n ) ( طبیعیات ) بینڈ گروپ ۔

Band head : ( n ) ( طبیعیات ) بینڈ سرا ۔

Band of Hope : تارکین مسکرات کی انجمن ۔

Band pass filter : ( n ) ( طبیعیات ) بینڈ گذار فلٹر ۔

Band pulley : ( n ) ایك چوڑی سطح والی چرخی
جو دھرے پر لگی ہو ۔

Band saw : ( n ) پہیے پر چلنے والا گول آرہ ۔

Band spectrum : ( n ) پٹی دار طیف : ( طبیعیات ) بینڈ
اسپکٹرم ۔

Band stand : ( n ) باجے کا چبوترہ ۔

Band stop filter : ( n ) ( طبیعیات ) بینڈ روك فلٹر ۔

Band string : ( n ) وہ ڈوری جس سے وکیل ، پادری وغیرہ
کالر کی پٹی باندھتے ہیں ۔

Band system : ( n ) ( طبیعیات ) بینڈ سسٹم / نظام ۔

Band wagon : ( n ) ( ۱ ) مرصع اونچی گاڑی ۔ ( ۲ ) ایک گروہ یا فرقہ جو پیرووں کو اپنی طرف کھینچ لیتا ھے ۔ ( ۳ ) سماجی ، ثقافتی یا نسلی تحریک جو اپنی کثرت جماعت کی وجہ سے طاقتور ہو جاتی ھے ۔

Band wheel : ( n ) تسمے سے گھومنے والا پہیا ۔

Band width : ( n ) ( طبیعیات ) بینڈ کی چوڑائی ۔

Banda : ( n ) [ native name in Africa ] ( افریقہ کا ) پھوس کا مکان ۔

Bandage : ( n ) [ F."bande"] زخم بند: پٹی : افادہ : عصانب ۔

Bandage : ( v ) [ See prec. ] پٹی باندھنا ۔

Bandager : ( n ) پٹی باندھنے والا : عاصب ۔

Bandaging : ( n ) مرہم پٹی کرنا ۔

Bandagist : ( n ) پٹی بنانے والا ۔

Bandanna / -ana : ( n ) [ Hindustani"bandhna " ] شوخ زرد رنگ کا رومال جس پر سفید بندکیاں ہوں ۔

Bandbox : ( n ) دفتی یا کاغذ کا ڈبہ ( ھیٹ ، کالر وغیرہ رکھنے کے لئے ) ۔

Bandeau : ( n ) [ OF "bandel"] (۱) ڈورا : سربند : موباف ۔ (۲) آنکھ کی پٹی ۔ (۳) عورتوں کے ھیٹ کا اندرونی فیتہ ۔

Banded : ( a ) ( نقابت ) پوشاک سے مختلف رنگ کی پٹی والا ۔

Banded precipitate : ( n ) پٹی دار رسوب ۔

Banded structure : ( n ) پٹی دار ساخت ۔

Bander : ( n ) اتحادی ۔

Banderilla : ( n ) [ Sp."bandera" ] ایک چھوٹا نیزہ جس میں چھوٹی سی جھنڈی لگی ہو جسے سانڈ سے لڑنے والے اس کی گردن کےپٹھے پر گھونپتے ھیں ۔

Banderillero : ( n ) سانڈ سے لڑنے والا جو نیزہ استعمال کرتا ھے ۔

Banderole (e) / bandrol / bannerol : ( n ) [ F."bandiere" ] (۱) فیتہ یا جھلی جس پر کتبہ لکھا ہو ۔ (۲) جھنڈا جو مستول پر اڑتا ھے : مستول جھنڈا : پرچم ۔ ( ۳ ) چھوٹی سی جھنڈی ۔ (٤) ( تعمیرات ) ایک چوڑی پٹی جس پر کتبہ لکھا ہو ۔

Bandicoot : ( n ) [ Telegu "pandi-kokku." ] (۱) گھوس : بلی کےبرابر ایک تباہ کن ہندوستانی چوھا ۔ (۲) آسٹریلیا کا ایک کرم خور جانور۔

Bandiness : ( n ) [ BANDY ( a ) + - NESS ] کج پائی ۔

Banding : ( n ) (۱) ٹولیاں بنانا ۔(۲) پٹی بنانا : پٹی سازی : نوارسازی : یا دھاری دار بنانا ۔

Banding plane : ( n ) ایک مشین جو چوڑیاں بناتی ھے اور پٹی یا رسی بنھاتی ھے ۔

Bandit : ( n ) [ It. " bandito " ] قزاق : رھزن : ڈاکو : شخص محروم از حقوق (حقوق سے محروم شخص) : باغی : سارق مسلح : قزاق کا گروہ ۔

Banditry : ( n ) ( سماجیات ) ڈکیتی ۔

Bandle : ( n ) [ Irish. "bannlamh " ] آئرلینڈ کا ایک پیمانہ جس کی لمبائی دو فٹ ہوتی ھے ۔

Bandlet : ( n ) چھوٹی پٹی : لکیر ۔

Bandmaster : ( n ) بینڈ باجے کا افسر ۔

Bandog : ( n ) زنجیر میں بندھا خوفناک کتا : کھوجی کتا ۔

To speak bandog and Bedlam : خشم ناک اور مجنونانہ طور پر بولنا ۔

Bandoleer /-ier : ( n ) [ F. "bandouillere" ] کارتوس رکھنے کی پیٹی : چمڑے کا پرتلا : کارتوس پیٹی ۔

Bandoline : ( n ) [ f. "band" or "bondean" ] ایک قسم کا لیسدار روغن جس سے بال جمائے جاتے ہیں : لیسدار تیل ۔

Bandore : ( n ) [ Sp. or Pg. ] ایک قسم کا ستار ۔

Bandsman : ( n ) (۱) باجے والا : موسیقاروں کے دستے کا ایک رکن ۔ (۲) ( معدنیات ) وہ آدمی جو کان سے کوئلہ اوپر اٹھانے کے لئے رسّے سے کام لیتا ہے۔

Bandster : ( n ) بوجھا باندھنے والا۔

Bandurria : ( n ) [ Sp. ] دیکھو Bandore

Bandy : ( v ) [ F. "bander" ] (۱) پھینکنا ۔ (۲) مارنا ۔ (۳) لینا دینا : ادل بدل کرنا ۔ (٤) منہ در منہ بحث کرنا : رو برو بحث کرنا ۔ (۵) تنازعہ کرنا ۔

To bandy words : اصرار کے ساتھ بحث کرنا : مصرانہ بحث کرنا ۔

Bandy : ( n ) ھاکی : ھاکی کا ڈنڈا : چوگان ۔

Bandy : ( n ) [Telugu ] چھکڑا : گھوڑا گاڑی ۔

Bandy : ( a ) (۱) جس کے گھٹنوں میں زیادہ فاصلہ ہو ۔ (۲) خمدار ٹانگوں والا : بونگا : کج پا : پنگا ۔

Bandy ball : ھاکی کی گیند ۔

Bandy - legged : ( a ) کج پا ۔

Bane : ( n ) [ OTeut."banon- " ] (۱) زہر : تباھی کا سبب ۔ (۲) مہلک ۔ (۳) بدنصیبی ۔ (٤) آفت : بپتا ۔ (۵) بھیڑوں کی بیماری ۔

Baneberry : ( n ) ایک قسم کا پودا : زہریلی بیری ۔

Beneful : ( a ) خطرناک : مہلک : مضر : زہریلا : زہرناک ۔

Banefully : ( adv ) خطرناک طور پر ۔

Banefulness : ( n ) مضرت : ھلاکت خیزی : ضرر رسانی ۔

Banewort : ( n ) ایک قسم کا زہریلا پودا جس کے کھانے سے بھیڑیں مرجاتی ھیں : زھربوٹی ۔

Bang : ( v ) [ ON. "banga" ] (۱) دھب سے مارنا : زور سے مارنا : زور سے بند کرنا : دھماکا پیدا کرنا ۔ (۲) مارنا : پیٹنا : ٹھوکنا ۔ (۳) ( تجارت ) شکست دینا : قیمت کم کرنا ۔

To bang a door : دھماکے سے دروازہ بند کرنا ۔

To bang off : بندوق چھوڑنا : راگ زور سے نکالنا ۔

To go bang : پھٹنا ۔

Bang : ( v ) سامنے کے بالوں کو اس طرح کاٹنا کہ پیشانی پر لٹکتے ہوں ۔

Bang : ( n ) (۱) ضرب : ضرب کی آواز : دھماکا : بندوق کا دھماکا : گونج پیدا کرنے والی بھاری ضرب / چوٹ ۔ (۲) دھماکا : دھڑاکا ۔ (۳) معرکہ ۔ ( ٤ ) اچانک کامیابی : اچانک خوشی : اچانک سرگرمی ۔

Bang : ( n ) چتری زلف : برابر کٹے ہوئے بال جو پیشانی پر لٹکتے ہوں ۔

Bang : ( adv) دھماکے کے ساتھ : پورا پورا : مکمل طور سے ۔

Bang out : ( v ) تیزی سے یا جلد بازی میں یا عجلت سے کام کرنا ۔

Bang - tail : ( n ) دم کٹا گھوڑا ۔

Bang-tailed : ( a ) ( گھوڑے کا ) دم کٹا ہونا ۔

Bang-up /Banged up : (a) اول درجہ کا : عمدہ ۔

Bang up : ( n ) وزنی اوور کوٹ ۔

Banger : ( n ) دھماکا پیدا کرنے والا ۔

**Bangging** : ( n ) دھب دھبانا ۔

**Bangle** : ( n ) [ Hindi "bangri" ] چوڑی ؛ پُہنچی ؛ کڑا ؛ چھڑا ۔

**Bangle** : ( v ) [ Hindi "bangri" ] برباد کرنا ۔

**Bangled** : ( a ) چوڑی دار ؛ چوڑی پہنے ہوئے ۔

**Banian** : ( n ) [ Skr. "Vanij" ] بنیا ؛ ہندو تاجروں کی ایک ذات ۔

**Banian / Banyan** : ( n ) شلوکا ؛ مرزئی ؛ کنجی ؛ بنیائن ؛ برگد کا درخت ؛ بڑکا درخت ۔

**Banian day** : ( n ) ( بحری ) وہ دن جس میں گوشت نہ بکے ۔

**Banian hospital** : ( n ) بیطاری شفاخانہ ۔

**Banish** : ( v ) [ L. "bannire" ] دور کرنا ؛ دل سے نکال دینا ؛ جلا وطن کرنا ، شہر بدر کرنا ؛ ملک بدر کرنا ۔

**Banisher** : ( n ) جلا وطن کرنے والا ۔

**Banishment** : ( n ) دیس نکالا ؛ جلا وطنی ؛ اخراج ؛ جبری غیر حاضری ؛ ملک بدر ؛ برطرفی ۔

**Banister** : ( n ) [ Corruption of BALUSTER ] Baluster دیکھو

**Banjo**: ( n ) [ Corruption of BANDORE ] پچ تارا ؛ ستار کی قسم کا باجا ؛ بینجو ۔

**Banjoist** : ( n ) پچ تارا بجانے والا ۔

**Banjulele** : ( n ) ایک قسم کا باجا ؛ جزیرہء ہوائی کا چوتارا ( باجا ) ۔

**Bank** : ( n ) [ OTeut."bankon-" ] (۱) کنارا ؛ ساحل ؛ کراڑہ ؛ ٹیلا ؛ سمندر یا دریا کی تہ میں اونچی زمین ؛ غار یا کھو کا کنارا ؛ ابر کا ٹکڑا یا برف کا تودہ ۔ (۲) ( معدنیات ) کوئلہ کی کان کا سامنے کا حصہ جہاں مزدور کام کر رہے ہوں ۔ (۳) خام دھات کا ذخیرہ یا کوئلہ کی تہ جو پانی کی سطح سے اوپر سمندری رو سے بنی ہو ۔ (٤) کان کے دہانے کی زمین ۔ (۵) رخ موڑنے میں بغلی جھکاؤ ۔

**Bank** : ( n ) [ L. "bancus" ] (۱) کشتی میں ملاحوں کی جگہ ۔ (۲) کشتی میں چپوؤں کی قطار ۔ (۳) ( چھاپہ خانہ میں ) وہ میز جس پر کاغذ رکھا جاتا ہے ۔ (٤) ارگن باجے کی کنجیاں ۔ (۵) جوا مہاجنی کرنا ۔

**Bank** : ( n ) [ It. "banca" ] (۱) صراف کی میز ۔ (۲) جوا میں لگائی جانے والی رقم جو قمارخانہ کے مالک کی ہوتی ہے ۔ (۳) بینک ؛ لین دین کی کوٹھی ؛ ساہوکار ؛ قماربازی ۔

Apex bank : ( تجارت ) چوٹی کا بینک ۔

Central bank : ( تجارت ) مرکزی بینک ۔

Commercial bank : ( تجارت ) کمرشیل بینک ؛ کاروباری بینک ۔

Common bank : عام لوگوں کے درمیان عدالتی کارروائیاں ۔

Co-operative bank : ( تجارت ) امداد باہمی بینک ؛ کوآپریٹیو بینک ۔

Correspondent bank : ( تجارت ) معاون بینک ۔

Defence saving bank : ( تجارت ) دفاعی بچت بینک ۔

Exchange bank : ( تجارت ) اکسچینج بینک ؛ مبادلہ بینک ۔

Industrial bank : ( تجارت ) صنعتی بینک ؛ انڈسٹریل بینک ۔

Joint Stock bank : ( تجارت ) مشترکہ سرمایہ بینک ؛ مشترک پونجی بینک ؛ مشترک بینک ۔

Land development bank : ( تجارت ) زمین ترقیاتی بینک ؛ لینڈ ڈیولپمنٹ بینک ۔

Land mortgage bank : ( تجارت ) زمین رہن بینک ؛ زمین گروی بینک ۔

Non-scheduled bank : ( تجارت ) نان شیڈولڈ بینک ؛ غیر جدولی بینک ۔

برات ۔ (۳) جوا کھلانے والے کے سامنے روپے کا ڈھیر ۔

**Bank-book : (n)** بینک کا کھاتا : پاس بک : بینک کی کتاب ۔

**Bank burglary and robbery policy :** ( تجارت ) بینک چوری و ڈاکہ بیمہ پالیسی ۔

**Bank call : ( n )** ( تجارت ) بینک مانگ ۔

**Bank cash : ( n )** ( تجارت ) بینک روکڑ : بینک نقدی ۔

**Bank charges : ( n )** ( تجارت ) بینک محنتانہ ۔

**Bank cheque : ( n )** چک : ہنڈی ۔

**Bank column cash-book :** ( تجارت ) بینک کالم روکڑ بہی : بینک کالم نقد بہی ۔

**Bank court : (n)** کسی جوائنٹ بینک کے ڈائریکٹروں ، گورنروں یا مالکوں کا ہفتہ وار جلسہ ۔

**Bank credit : ( n )** قرض ساکار : بینک سے وہ سمجھوتا جس کی رو سے ضمانت دینے پر قرض لیا جاسکے ۔

**Bank credit creation :** ( تجارت ) بینک ساکھ تخلیق : بینک ادھار تخلیق ۔

**Bank cress : ( n )** ایک قسم کی بوٹی ۔

**Bank debit : ( n )** ( تجارت ) بینک دین : بینک نام : بینک ڈیبٹ ۔

**Bank draft : (n) =(Banker 's draft)** ( تجارت ) بینک ڈرافٹ ۔

**Bank draft payable :** ( تجارت ) ادا طلب بینک ڈرافٹ ۔

**Bank endorsement : ( n )** ( تجارت ) بینک پیشہ تحریر ۔

**Bank engine : ( n )** کان کے دہانے پر کا انجن ۔

**Bank examiner : ( n )** ( تجارت ) ممتحن بینک حساب ۔

**Reserve Bank :** ( تجارت ) ریزرو بینک ۔

**Savings bank :** ( تجارت ) بچت بینک : سیونگس بینک ۔

**Scheduled bank :** ( تجارت ) شیڈولڈ بینک : جدولی بینک ۔

**The Bank :** بینک آف انگلینڈ ۔

**Bank : ( v )** (۱) ساحل کی طرح کسی کو گھیرلینا : کناروں میں گھیرنا ۔ (۲) ساحل میں محدود ہو جانا ۔ (۳) ( گھڑی سازی ) گھڑی کے کسی پرزہ ( Escapement ) کی حرکت کو محدود کردینا : چرخیوں کی کیل سے ٹکرانا ۔ (٤) انبار ہونا : کنارا بنانا : کنارے کا کام دینا : تودہ بن جانا ۔ (٥) آگ میں جلاون اس طرح ڈالنا کہ آگ آہستہ آہستہ سلگتی رہے ۔ (٦) رخ موڑنے میں ہوائی جہاز یا موٹر کو ایک طرف جھکانا ۔

**Bank : ( v )** (۱) بینک چلانا : ساہوکاری کرنا ۔ (۲) کسی بینک میں حساب کھولنا ۔ (۳) روپیہ جمع کرنا۔ (٤) رائج سکوں میں بدلنا ۔ (٥) قماربازی کی میز پر روپیہ جمع کرنا ۔

**Bank acceptance : ( n )** ( تجارت ) بینک منظوری : بینک قبولی ۔

**Bank account : ( n )** ( تجارت ) بینک کھاتا ۔

**Bank advance : ( n )=(Banker 's advance)** ( تجارت ) بینک پیشگی : بینکر ایڈوانس ۔

**Bank annuities : ( n )** برطانوی حکومت کے بعض سرمایوں کی اصطلاح : برطانوی حکومت کے تمسکات قرض ۔

**Bank balance : ( n )** بینک میں جمع کرنے والے کی جمع شدہ رقم ۔

**Bank balance-sheet : (n)** بینک واصل باقی چٹھا/ گوشوارہ : بینک بیلنس شیٹ : ( تجارت ) بینک چٹھا : بینک واصل باقی ۔

**Bank-bill : ( n )** (۱) ( تجارت ) بینک بل ۔ (۲) ہنڈی : چک :

**Bank failure : ( n )** ( تجارت ) بینک فیل ہونا ؛ بینک ناکامی ۔

**Bank for international settlement :** ( تجارت ) بین الاقوامی نپٹارا بینک ۔

**Bank - full : ( a )** ساحل تک بھرا ہوا ؛ لبالب ۔

**Bank holiday : ( n )** ( تجارت ) بینک تعطیل ۔

**Bank memo : ( n )** ( تجارت ) بینک میمو ۔

**Bank money : (n)** (۱) ( معاشیات ) بینک زر ؛ بینک کا روپیہ ۔ (۲) قمار خانہ کا روپیہ ۔

**Bank mortgage : ( n )** ( تجارت ) بینک رہن ۔

**Bank -note : ( n )** ( تجارت و معاشیات ) بینک نوٹ ۔

**Bank of circulation :** ( تجارت ) نوٹ اجرائی بینک ؛ بینک جو اپنا سکہ / نوٹ جاری کرے ۔

**Bank of deposit :** ( تجارت ) جمع بینک ؛ امانت بینک ۔

**Bank of discount :** بٹہ بینک ۔

**Bank of international settlement :** ( تاریخ و سیاسیات ) بین الاقوامی ادائیگی بینک ۔

**Bank of issue :** دیکھو Bank of Circulation

**Bank paper : ( n )** بینک کا کاغذی سکہ ؛ نوٹ ۔

**Bank payment : ( n )** ( تجارت ) بینک ادائیگی / بھگتان ۔

**Bank post : ( n )** ایک قسم کا لکھنے کا کاغذ جو بدیسی ملکوں سے خط و کتابت کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

**Bank post bill : ( n )** ( تجارت ) بینک پوسٹل بل ( بینک آف انگلینڈ ) ۔

**Bank rate : ( n )** ( تجارت ) بینک شرح ؛ بینک در ؛ بینک کی شرح ۔

**Manipulation of bank rate :** ( تجارت ) بینک درکا گھٹانا بڑھانا ۔

**Bank rate policy :** ( تجارت ) بینک در پالیسی ؛ بینک شرح پالیسی ۔

**Bank reconciliation statement :** ( تجارت ) بینک مصالحتی گوشوارہ ۔

**Bank reference : ( n )** (تجارت ) بینک حوالگی یا حوالہ ۔

**Bank return : ( n )** ( تجارت ) بینک گوشوارہ ۔

**Bank roll : ( n )** مالی ذرائع ۔

**Bank - side : ( n )** ساحل کی ڈھلوان سطح ؛ ندی کا کنارا ؛ کوئلہ کی کان کے اوپر کا محافظ ۔

**Bank's cash scroll :** ( تجارت ) بینک کی نقدی فہرست ؛ بینک کی روکڑ فہرست ۔

**Bank's deposit account :** ( تجارت ) بینک جمع کھاتا ۔

**Bank's investment account :** ( تجارت ) بینک راس المال کھاتا ۔

**Bank's investment floating account :** ( تجارت ) بینک راس المال متغیر کھاتا ۔

**Bank's investment permanent account :** ( تجارت ) بینک راس المال مستقل کھاتا ۔

**Bank's obligations : ( n )** ( تجارت ) بینک کی ذمہ داریاں ۔

**Bankable : ( a )** سکھار؛ وہ ھنڈی یا ضمانت جو بینک میں قبول کرلی جائے ۔

**Banker : (n)** صراف ؛ مہاجن ؛ ساھوکار ؛ بینک کا منتظم ؛ ( بعض کھیلوں میں ) پتے باشنے والا ؛ جوا میں ھارجیت کی رقم لینے دینے والا ؛ جوا کھلانے والا ؛ جوئے کا مہاجن ؛ تاش سے جوئے کا کھیل ۔

**Merchant banker :** ( تجارت ) تاجر بینک ۔

**Banker : ( n )** ( ۱ ) نیو فاؤنڈ لینڈ کے ساحل پر کاڈ مچھلی کا شکار کرنے والی مچھلی ۔

( ٢ ) وہ مزدور جو مٹی اور تودہ وغیرہ کا کنارا بنائے۔ ( ٣ ) سدھایا ہوا گھوڑا ؛ نئی پھاندنے والا گھوڑا ؛ نئی پھاند گھوڑا۔ ( ٤ ) ( اسٹریلیا ) لبالب ندی۔

**Banker : ( n )** پتھر یا لکڑی کی تپائی جس پر اینٹیں یا پتھر تراشے جاتے ھیں۔

**Bankerdom : ( n )** ساھوکاری کا منافع ؛ بینک کاری کا منافع۔

**Bankeress : ( n )** بینکر کی بیوی ؛ زن بینکر ؛ زن ساھوکار۔

**Banker's advance : ( n ) =(Bank advance)** ( تجارت ) بینک پیشگی ؛ بینک ایڈوانس۔

**Banker's bank : ( n )** ( تجارت ) مرکزی بینک ( بینکوں کا بینک )۔

**Banker's bill : ( n )** ( تجارت ) بینکرس بل۔

**Banker' s book : ( n )** حساب کا کھاتا وغیرہ جس سے برطانوی قانون عدالت میں گواھی کے لئے اقتباس کیا جاتا ھے۔

**Banker's draft : ( n ) =(Bank draft)** ( تجارت ) بینک ڈرافٹ۔

**Banker's lien : ( n )** ( تجارت ) بینک لئین۔

- **General banker's lien :** ( تجارت ) عام بینک لئین۔
- **Particular banker's lien :** ( تجارت ) خصوصی بینک لئین۔

**Banker's opinion : ( n )** ( تجارت ) بینک رائے۔

**Banker's order : ( n )** ( تجارت ) بینک آرڈر۔

**Banket : ( n ) [ F. "banquet" ]** سونا ملےھوئے ڈیلے۔

**Banking : ( n )** (١) صرافہ ؛ ساھوکاری۔ (٢) سمندر کے کنارے مچھلی کا شکار کھیلنا۔ (٣) کنارا بنانا ؛ پشتہ سازی ؛ پشتہ۔ (٤) ( گھڑی سازی ) بال کمانی کی حرکت کو محدود کرنا پیچ یا کیل کے ذریعہ۔ (٥) وہ مقام جہاں کندے ندی کے ساحل پر لائے جاتے ھیں۔ ( معاشیات ) بینک کاری۔

- **Absorbing banking company :** ( تجارت ) جاذب بینکنگ کمپنی۔
- **Amalgamated banking company :** ( تجارت ) انضمامی بینکنگ کمپنی۔
- **Central banking :** ( تجارت )مرکزی بینک کاری ؛ مرکزی بینکنگ۔
- **Free banking :** ( تجارت ) غیر پابند بینکنگ ؛ غیر پابند بینک کاری۔
- **Independent banking :** ( تجارت ) آزاد بینکنگ ؛ آزاد بینک کاری۔
- **Indigenous banking :** ( تجارت ) مہاجنی / ساھوکاری /دیسی بینک کاری۔
- **Industrial banking :** ( تجارت ) صنعتی بینکنگ / بینک کاری۔
- **Pure banking :** ( تجارت ) خالص بینکنگ ؛ خالص بینک کاری۔
- **Transferee banking company :** ( تجارت ) منتقل الیہ بینکنگ کمپنی۔
- **Transferer banking company :** ( تجارت ) منتقل کنندہ بینکنگ کمپنی۔
- **Unit banking :** اکائی بینکنگ ؛ اکائی بینک کاری۔

**Banking company : ( n )** ( تجارت ) بینکنگ کمپنی۔

**Banking crisis : ( n )** ( تجارت ) بینکنگ بحران۔

**Banking debts : ( n )** ( تجارت ) بینکنگ قرض۔

**Banking department : ( n )** ( تجارت )شعبہٴ بینک کاری۔

**Banking department investment transaction account :** ( تجارت ) شعبہٴ بینک کاری راس المال کا کھاتا ؛ شعبہٴ بینک کاری شغل اصل کھاتا۔

**Banking development : ( n )** ( تجارت ) ترقیٴبینک کاری۔

**Banking facilities : ( n )** ( تجارت ) بینکنگ سہولتیں ؛ بینکنگ سہولیات۔

**Banking fund** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ فنڈ ۔

**Banking habit** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ عادت ۔

**Banking hours** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ اوقات : اوقات بینک کاری ۔

**Banking house** : ( n ) تجارتی دکان جو بینک کا کام بھی کرتی ھے ۔

**Banking legislation** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ قانون ۔

**Banking operation** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ عمل ۔

**Banking principles** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ اصول ۔

**Banking reserve** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ ریزرو ۔

**Banking syndicate** : ( n ) ( تجارت ) بینکنگ سنڈیکیٹ ۔

**Bankrupt** : ( n ) [ It."banca rotta" ] (۱) دیوالیہ : وہ شخص جو اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتا ۔ (۲) وسائل سے محروم شخص ۔ ( ۳ ) ( مجازاً ) تباہ و برباد : شکستہ حال : خستہ : یہ عقیدہ کہ دنیا اخلاقی یا مذہبی اعتبار سے معرا ھے ۔

**Bankrupt** : ( v ) دیوالہ نکالنا؛ دیوالیہ بنانا ۔

**Bankrupt** : ( a ) (۱) مہاجن ، جس کے دیوالیہ ہونے کی کارروائی زیرسماعت ہو ؛ دیوالیہ : محروم کسی صفت سے ۔ (۲) قانونی طور پر دیوالیہ قرار دیا گیا ۔

**Bankruptcy** : ( n ) دیوالیہ ؛ دیوالیہ پن ؛ دیوالیہ ہونے کی حالت : محرومی ( کسی صفت سے ) : مکمل کورا پن ۔

**Bankshall** : ( n ) [ Bengali "bankasala" ] (۱) تجارتی مال گودام ۔ (۲) بندرگاہ کے منتظم کا دفتر ۔

**Banksia** : ( n ) [ Named after Sir Joseph Banks ] آسٹریلیا کی ایک سدابہار پھول دار جھاڑی جس کی کاشت اب یورپ میں بھی ہوتی ھے ۔

**Banksman** : ( n ) کوئلہ کی کان کے اوپر کا محافظ ۔

**Bankstock** : ( n ) کسی بھی بینکنگ کمپنی کا اصل سرمایہ

**Banlieue / Banlieu** : ( n ) [ Fr. ] شہرکے باھر کا رھائشی حصہ ۔

**Banner** : ( n ) [ L. "bandum", "bannum" ] (۱) پھریرا : نشان : جھنڈا : لوا : بیرق : علامت : علم : نشانی : رایت : پرچم ۔ (۲) فوجی دستہ ( ایک پرچم کے زیرسایہ ) ۔ (۳) وہ سرخی جو اخبار کے پہلے صفحہ پر جلی حروف میں لگائی جائے ( ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک ) ۔ (٤) ( نباتیات ) تیتری نما پھولوں کے اوپر کی بڑی پنکھڑی ۔

**Banner** : ( v ) (۱) جھنڈیاں لگانا یا سجانا ۔ (۲) بہت نمایاں کرنا ۔

**Banner** : ( a ) نمایاں : امتیازی ۔

**Banner cloud** : ( n ) پرچمی بادل ۔

**Banner cry** : ( n ) نعرہ : وہ نعرہ جو فوج میں کسی پرچم تلے جمع ہونےکے لئے لگایا جائے ۔

**Banner screen** : (n) آتشدان کی اوٹ ( جو تپش کی تیزی سے بچاؤ کے لئے اوپر سے لٹکی ہو ) ۔

**Bannered** : ( a ) علم دار ؛ پرچم دار ۔

**Bannerer** : ( n ) ( تاریخ ) علم بردار ؛ پرچم دار ۔

**Banneret** : ( n ) [ OF. "baniere" ] (۱) سورما جس کے جھنڈے تلے اس کے اطاعت گذار جمع ہوں ۔ (۲) وہ شخص جسے میدان جنگ میں نائٹ ( Knight ) کا خطاب بادشاہ کی موجودگی میں ملے ۔ (۳) سوئٹزرلینڈ کے ضلعوں کا افسر : اطالوی جمہوریتوں کا ایک افسر ۔

**Bannerette** : ( n ) [ OF."banerete",-"ette" ] چھوٹی جھنڈی : چھوٹا پرچم ۔

**Bannerol** : ( n ) وہ جھنڈا جو امراء کے جنازے کے ساتھ رھتا ھے اور ان کی قبروں پر رکھ دیا جاتا ھے : ماتمی جھنڈا ۔

**Bannock** : ( n ) انگلستان یا اسکاٹستان کا خانہ ساز نان پاؤ ( کیک ) ۔

**Bannock fluke : ( n )** ایک قسم کی مچھلی (Turbot) ۔

**Banns : ( n )** اعلان ما قبل ؛ شادی کا اعلان جو نکاح سے پہلے تین بار گرجا میں کیاجاتا ھے ۔

To ask / publish / put up the banns : نکاح کا اعلان پہلے سے کرنا ۔

To forbid the banns : نکاح کے خلاف عذر داری کرنا ۔

**Banquet : ( n ) [ F. "banquet" ]** (۱) امیرانہ یا شاہانہ ضیافت ؛ دعوت ؛ جیونار ۔ (۲) اعزازی دعوت ؛ اعزازی ضیافت ۔ (۳) شیرینی ؛ فواکہات اور شراب کا ایک دور ۔

State banquet : (تاریخ و سیاسیات) سرکاری ضیافت ۔

**Banquet : ( v ) [ F."banqueter" ]** (۱) ضیافت دینا ؛ دعوت دینا ۔ (۲) میخواری کی دعوت دینا ۔

**Banqueteer : (n)** ضیافت میں شریک ھونے والا مہمان ۔

**Banqueter : ( n )** دیکھو Banqueteer

**Banquette : ( n ) [ It. "banchetta" ]** (۱) گولہ اندازی کا رخ ؛ قلعےکی دھس بندی ؛ خندق یا چھت کی منڈیر سے لگی ھوئی ایک لمبی اور قدرے بلند پگڈنڈی جس پر کھڑے ھوکر فوجی جوان دشمنوں پر گولی چلاتے ھیں ۔ (۲) پشت کی نشست ؛ ذرا بلند پیریہ راستہ اور بغلی راستہ ؛ تھوڑی بلند پگڈنڈی ۔

**Banshee : ( n ) [ It."bean sidhe " ]** ( آئرستان اور اسکاٹستان ) وہ روح جس کا گریہ منحوس ھے اور موت کی علامت ھے ؛ روح گریاں ۔

**Banstickle : ( n ) [ OE. "ban" (bone ) + "sticals" ( prick ) ]** تین ریڑھوں والی مچھلی ۔

**Bantam : ( n ) [ f. "Bantam" in Java ]** گھریلو پست قد مرغوں کی قسم ، جس کے مرغے بڑے جوشیلے لڑنے والے ھوتے ھیں ؛ ( جاوا کا ) اصیل مرغ ؛ پست قد مگر جیوٹ کا آدمی ۔

**Bantam battalion : ( n )** فوج کا وہ دستہ جس کے سپاھی عام معیار سے پست قد ھوں ۔

**Bantam weight : ( n )** سب سے ھلکا وزن ( گھونسے بازی میں ) ۔

**Banter : ( n )** دل لگی ؛ مذاق ؛ شوخی ۔

**Banter : ( v )** بنانا ؛ مذاق کرنا ؛ چھیڑنا ؛ تمسخر کرنا ؛ شوخی کرنا ؛ مضحکہ کرنا ۔

**Banterer : ( n )** شوخ ؛ دل لگی باز ؛ تمسخر کرنے والا ؛ چھیڑنے والا ۔

**Banteringly : ( adv )** دل لگی سے ؛ مذاق سے ؛ مزاحیہ طور پر ؛ ظریفانہ ۔

**Banting : ( n )** ( بادی بیماریوں میں ) شکر وغیرہ سے پرھیز ؛ امراض بادی کا پرھیز ؛ فربہی کو کم کرنے کے لئے شکر ، نشاستہ وغیرہ سے پرھیز ؛ پرھیزی غذا ۔

**Bantingism : ( n )** شکر ؛ نشاستہ وغیرہ سے پرھیز ۔

**Bantingize : ( v )** نشاستہ ، شکر وغیرہ سے پرھیز کرنا (فربہی دور کرنے کے لئے) ۔

**Bantling : ( n ) [ Gr."bakling" ]** چھوٹا بچہ ۔

**Bantu : ( n )** جنوبی افریقہ کی بعض زبانیں اور قومیں ۔

**Banxring : ( n ) [ Javanese ]** جاوا کی کرم خور گلہری ؛ بنجری ۔

**Banyan : (n)** دیکھو Banian

**Banzai : ( n ) [ Jap. ]** جاپان کا ایک نعرہ٭ خوشی ( بادشاہ وغیرہ کے لئے ) ؛ جیکار ۔

**Baobab : ( n ) [ Central African ]** افریقہ کا ایک درخت جس کا تنہ عظیم الجثہ ھوتا ھے ( باؤ باب ) ، اس کی چھال کے ریشوں کو کپڑا ، کاغذ وغیرہ بنانے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

**Baphomet : ( n ) [ F. ]** (۱) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا قدیم نام ۔ (۲) ایک مبینہ بت کا نام ، جس کی پرستش کا الزام Templar پر لگایا گیا تھا ۔

**Baphometic : (a)** Templars کے مبینہ بت کا یا اس سے متعلق ۔

**Baptism** : ( n ) [ L. "baptismus" ] بپتسما ؛ اصطباغ ؛ جہازوں کی نام رکھائی ؛ کلیسا کی گھنٹیوں کی نام رکھائی ۔

**Name of baptism** : بپتسما میں دیا گیا عیسائی نام ۔

**Baptism of blood** : شہادت ۔

**Baptism of fire** : سپاھی کی پہلی جنگ ۔

**Baptismal** : ( a ) [ L. "baptismalis" ] بپتسمائی ؛ اصطباغی ۔

**Baptismal name** : ( n ) دیکھو Name of Baptism

**Baptismally** : ( adv ) بپتسمائی طور سے ۔

**Baptist** : ( n ) [ L. "baptista" ] (۱) اصطباغ دینے والا خصوصاً یوحنا اصطباغی ؛ بپتسما دینےوالا ۔ (۲) عیسائیوں کا ایک فرقه جو شیرخوار بچوں کے اصطباغ کا مخالف تھا ؛ لا اصطباغی ۔

**Baptistery / -try** : ( n ) [ L. "baptisterium" ] (۱) بپتسما دینے کا حوض ۔ ( ۲ ) بپتسما خانه ؛ اصطباغ خانه ۔ ( ۳ ) بپتسما ۔

**Baptistic** : (a) لا اصطباغی کے متعلق ۔

**Baptist's day** : ( n ) ۲٤ جون ۔

**Baptize** : ( v ) [ L. "Baptizare" ] (۱) بپتسما دینا ؛ اصطباغی دینا ؛ نام رکھنا ؛ حلقه عیسائیت میں شامل کرنا ؛ پانی میں غوطه دینا ۔ (۲) پاک کرنا ؛ مرتبه بڑھانا ۔

**Baptizer** : بپتسما دینے والا ۔

**Baquet** : ( n ) [ Fr. "bac" ] ایک چھوٹا ناند یا ٹب ۔

**Bar** : ( n ) [ L. "barra" ] (۱) سیخچه ؛ سلاخ ؛ سیخ ؛ سلّی ۔ (۲) رنگ وغیرہ کی پٹی ۔ (۳) دروازے کی آگل یا بیلن کا ڈنڈا ۔ (٤) چاندی کی پٹی ( تمغه کے فیتے پر ) ۔ (٥) سپر کی افقی لکیریں ۔ (٦) روک ( مثلاً چنگی کی چوکی کی ) ؛ ھوٹل میں وہ جگه جہاں سے شراب تقسیم ھوتی ھے ؛ ھوٹل کا شراب خانه ۔ (۷) ( موسیقی ) تال کی علامت جو راگ کی کتاب میں بنائی جاتی ھے ۔ (۸) جماعت وکلاء ؛ وکالت کا پیشه ۔ (۹) مجرم کا کٹہرہ ۔ (۱۰) ( قانون ) ناجائز دعوے یا کارروائی روکنے کی عذرداری ۔ (۱۱) ( پارلیامنٹ ) وہ کٹہرہ جس کے آگے سوائے ممبروں کے اور کوئی نہیں جا سکتا ۔ (۱۲) لگام کا وہ حصه جو گھوڑے کے منه میں ھوتا ھے ؛ گھوڑے کے کھر کا ایک حصه ؛ مہنال ۔ (۱۳) ( طبیعیات ) سسٹم ؛ نظام ۔ (١٤) ( تاریخ ) رکاوٹ ۔ (١٥) سد ۔ (١٦) ریت یا کیچڑ کا تودہ ، ندی یا بندرگاہ کے دہانے پر جو جہازرانی میں خلل ڈالتا ھے ۔

**At the bar** : کھلے اجلاس میں ۔

**Double bar** : دومتوازی خطوط جو کسی حصه کے خاتمے کی علامت ھو ۔

**Gold bar** : ( تجارت ) سونے کی چھڑی ؛ سونے کی سلّی ۔

**In bar ( of )** : کسی چیز کے خلاف میں کافی دلیل ۔

**The bar** : ھوٹل کا شراب خانه ۔

**To be called to the bar** : وکالت کی سند پانا ۔

**To be called within the bar** : شاھی مشیر قانونی ۔

**Trial at bar** : کھلے اجلاس میں کارروائی ۔

**Bar** : ( n ) [ F. " bar" ] یورپ کے سمندروں کی ایک بڑی مچھلی ۔

**Bar** : (n) [Ger."berg"] کان کنو ں کے درمیان مقامی افسر یا جج ۔

**Bar** : ( v ) (۱) کواڑوں کی آگل چڑھانا ۔ (۲) روکنا ؛ موانع پیدا کرنا ؛ روک لگا دینا۔ (۳) قانونی عذرات سے کسی کارروائی کو روکنا ؛ محروم کردینا۔ (٤) قطع نظر کرنا ۔ (٥) ( سوقیانه ) ناپسند کرنا ۔ (٦) کسی چیز پر رنگین پٹیاں کھینچنا ۔ (۷) اعتراض کرنا ۔ ( ۸ ) سلاخ بنانا ۔ (۹) ( انتظامیه ) مانع ھونا ؛ عاری ھونا ۔

**To bar a vein** : کسی نشتر لگائے جانے والی

حصوں کے آگے اور نیچے پٹیاں باندھنا ۔

**Bar : ( prep. )** قطع نظر : سوائے ۔

**Bar Association : ( n )** انجمن وکلاء ۔

**Bar council : ( n )** وکلاء کی کانسل ۔

**Bar diagram : ( n )** دھاری نقشہ ؛ ( طبیعیات ) چھڑخاکہ ؛ بارخاکہ ؛ ( ریاضی ) بار دیگرام / شکل ۔

**Bar diggings : (n)** کسی چشمے یا ندی کا اتھلا حصہ جہاں سونا تلاش کیا جائے ۔

**Bar graph : ( n )** ( طبیعیات ) بارگراف ؛ ( سماجیات ) بارگراف ؛ امتناعی گراف ۔

**Bar iron : (n)** لوہے کی سلاخیں ۔

**Bar line : (n)** تال کی علامت کا خط ۔

**Bar magnet : (n)** (طبیعیات ) چھڑ چمبک ؛ مقناطیس ۔

**Bar map : (n)** (طبیعیات) چھڑ نقشہ ؛ (ریاضی) بار نقشہ ۔

**Bar pendulum : (n)** ( طبیعیات ) چھڑ لنگر ۔

**Bar shot : ( n )** دو آدھے گولے جو ایک سلاخ سے جڑے ہوتے ہیں ۔

**Bar silver : ( n )** چاندی کی سلاخیں ۔

**Bar sinister : ( n )** حرامی ہونے کا خاندانی نشان ۔

**Bar tracery : ( n )** لوہے کی گوتھک جالی / جعفری ۔

**Bar ways : ( adv )** ( نقابت ) افقی طور سے سطح پر ۔

**Bar-wise : ( adv )** ( نقابت ) افقی طور پر ۔

**Baragouin : ( n ) [ F. " Bara" ( bread ) + " qwin" ( wine ) ]** مہمل گفتگو / تقریر ؛ نا قابل فہم تقریر ۔

**Baragouinish : ( a )** ناقابل فہم ؛ مہمل ۔

**Baralipton : (n) [Med. L. ]** منطق کی شکلوں کو یاد رکھنے کے لئے جو بے معنی مصرعے گھڑ لئے گئے ہیں ان کا پہلا لفظ ۔ ( تلمیحاً ) منطق یا منطقی تعلیم ۔

**Barathrum : ( n ) [ Gr. " barathron" ]** (۱) ایتھنس کا وہ عمیق غار جس میں موت کے سزایافتہ مجرم پھینکے جاتے تھے ۔ (۲) تحت الثری ؛ جہنم ؛ پاتال ۔ (۳) وہ بسیارخورجسے تسلی نہ ہو ؛ وہ جبراً حاصل کرنے والا جس کی تسلی نہ ہو سکے ۔

**Barb : ( n ) [ L. "barba" ]** (۱) باربل : مچھلی کے خار یا گل مونچھے ۔ (۲) راہبہ عورتوں کے سر کے لباس کا وہ حصہ جو ٹھوڑی پر رہتا ہے ۔ (۳) پروں کا ریشہ ۔ (٤) پھل ( تیر یا نیزے کا ) ۔ (۵) ( مجازاً ) نیش ؛ چبھن ؛ چبھتی ہوئی تنقید ۔ (٦) ( نقابت ) نشان خاندانی ؛ ( پھول کا ) مسند گل ۔ (۷) دھات کے کام میں بننے والی پشت ماہیاں ۔ (۸) ( نباتیات ) خم دار رواں ۔ (۹) کانٹا ۔ (۱۰) ( حیوانیات ) شوکہ ۔

**Barb : ( n ) [ F. "barber" ]** (۱) باربری اور مراقش کے گھوڑے کی نسل ۔ (۲) باربری کبوترکی ایک نسل ۔

**Barbadoes : ( n )** جزائر غرب الہند کا ایک جزیرہ ۔

**Barbadoes cherry : ( n )** ایک کھٹا پھل جو چیری کا سا ہوتا ہے ۔

**Barbadoes leg : ( n )** ایک قسم کی فیل پا بیماری جو گرم ملکوں میں ہوتی ہے ۔

**Barbadoes nuts : ( n )** ایک قسم کا ملین پھل ۔

**Barbadoes pride : ( n )** ایک قسم کا پودا جو باڑ لگانے کے کام آتا ہے ۔

**Barbadoes tar : ( n )** سیاہ گاڑھا پٹرول ۔

**Barbadoes water : ( n )** وہ مشروب جس کو نارنگی اور لیموں کے چھلکے سےخوشبودار کیا جاتا ہے ۔

**Barbal : ( n ) [ L. "barba" ]** ریش سے متعلق ؛ داڑھی کا ۔

Barbara : ( n ) [ L. ] دیکھو Baralipton

Barbaresque : ( a ) [ F. " barbaresque" ] (۱) بربر کا باشندہ ۔ (۲) باربری کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) بربری طرز کا ۔

Barbarian : ( n ) [ F. "barbarien " ] (۱) اجنبی ؛ غیر ملکی ۔ (۲) غیر عیسائی ؛ غیر یونانی ۔ (۳) وحشی ؛ جاہل ؛ غیر مہذب ؛ بربر ۔ (٤) وہ جو بربریت اور مکمل تہذیب کی درمیانی حالت میں ہو ۔

Barbaric : ( a ) [ OF. "barbarique" ] وحشیانہ ؛ غیر مہذبانہ ؛ طرز فن میں مخروط اور غیر معتدل ۔

Barbarically : ( adv ) وحشیانہ طریقہ سے ؛ غیر معتدل طریقے سے ۔

Barbarism : ( n ) [ L. "barbarismus " ] (۱) وحشت ؛ وحشیانہ حرکت ؛ جہالت ؛ بربریت ۔ (۲) غیر زبان کے سوقیانہ الفاظ کا استعمال ۔ (۳) غیر زبان کے یا سوقیانہ لفظ یا جملہ ۔ (٤) ذہنی اور سماجی لحاظ سے وحشت ۔

Barbarity : ( n ) [ L. "barbarus " ] ظالمانہ طرز عمل ؛ وحشیانہ ظلم و تعدی ؛ وحشیانہ طرز یا مذاق کا نمونہ ؛ سفّاکی ۔

Barbarization : ( n ) وحشی بننے یا بنانےکا عمل ؛ زبان کا بگاڑنا ؛ زبان کی تخریب ۔

Barbarize : ( v ) [ L. "barbarus" ] ( زبان کا ) خراب کرنا یا ہونا ؛ ابتر کرنا یا ہونا ؛ وحشی بننا یا بنانا یا ہونا ۔

Barbarous : ( a ) [ L. "barbarus" ] (۱) ( غیریونانی ، غیر لاطینی ) زبان یا قوم ۔ (۲) غیر خالص ؛ جاہلانہ ( زبان ) ۔ ( ۳ ) غیر متمدن ؛ وحشی ؛ ظالم ؛ جاہل ؛ بدتمیز ( قوم ) ؛ سفّاک ۔ ( ٤ ) درشت زبان ۔

Barbarously : ( adv ) بطور جاہل ؛ وحشیانہ ؛ ظالمانہ ؛ جاہلانہ ۔

Barbarousness : ( n ) وحشت ؛ جاہلیت ؛ ظلم ؛ سفّاکی ۔

Barbary : ( n ) [ Arab. "Barber", "Berber" ] شمالی افریقہ کا وہ علاقہ جہاں مسلم فاتح آباد تھے ؛ ملک بربر ۔

Barbary ape : ( n ) بربر کا بندر ۔

Barbary horse : ( n ) اسپ بربر ؛ بربرکا گھوڑا ۔

Barbastel / - telle :( n )[ F.] لمبے کانوں والی یوروپین چمگادڑ ۔

Barbate : ( n ) [ L. "barbatus" ] ریش دار ؛ گچھے دار ؛ لچھے دار ۔

Barbecue : ( n ) [ Sp. "barbacoa" ] (۱) سلاخ دار سانچہ جس پر چیزیں بھونتے ہیں ۔ (۲) مسلّم بھنا ہوا سور یا بیل ۔ (۳) ( امریکہ ) وہ سماجی دعوت جس میں مسلّم بھنے ہوئے جانور ہوتے ہیں ۔ (٤) کافی / قہوہ کے دانے سکھانے کا فرش ۔

Barbecue : ( v ) (۱) سلاخ دار فریم پر سکھانا یا نمک لگانا ( محفوظ کرنے کے لئے ) ۔ (۲) جانوروں کو مسلّم بھوننا ( لوہےکے کڑے میں باندھ کر ) ۔

Barbed : ( a ) (۱) ( نقابت ) رنگین مسند گل کے ساتھ ۔ (۲) نوکدار ؛ خاردار ؛ نیش دار ۔

Barbed : ( a ) جنگی گھوڑے کی زرہ کے ساتھ ۔

Barbed bone : ( n ) ( تاریخ ) کٹیلی ہڈی ۔

Barbed harpoon : ( n ) (۱) (تاریخ ) کٹیلا ہارپون ؛ خاردار ہارپون ۔ (۲) دیکھو Harpoon

Barbed wire : ( n ) نوک دار تار ۔

Barbel : ( n ) [ L. " barbellus" ] (۱) گل مونچھوں والی ایک بڑی یوروپین مچھلی ۔ (۲) مچھلی کا گل مونچھ ؛ ریش دار مچھلی ۔

Barbell : ( n ) [ BAR+ BELL ] دمبل کی قسم کی ایک چیز ۔

Barbellate : ( a ) [ L. "barbella" ] خاردار ۔

Barbelled : ( a ) گل مونچھوں والا ۔

Barbelling : ( n ) گل مونچھوں والی مچھلی کا شکار کرنا ۔

Barbellulate : ( a ) [ L. "barellula" ] خارچہ دار ۔

Barber : ( n ) [ OE. "barbeor" ] (۱) حجام : نائی : اصلاح ساز : خاص تراش ۔ (۲) ( مجازاً ) کم کرنے والا : تخفیف کرنے والا : تراشنے والا ۔

Barber's block : ( n ) مصنوعی بال بنانے اور خریداروں کو دکھانے کی جگہ ۔

Barber's chair : ( n ) حجام کی کرسی ۔

Barber's itch : ( n ) وہ جلدی بیماری جو داڑھی بنانے میں ( استرے کے خراب ہونے یا لگ جانے سے ) لاحق ہوتی ہے ۔

Barber's music : ( n ) ناموزوں موسیقی جس سے حجام کی دکان میں منتظر اپنا وقت کاٹتے تھے ۔

Barber's pole : ( n ) رنگین ڈنڈا جو خصوصاً فرانس کے نائیوں کی دکانوں پر لگا ہوتا ہے اور چکر دار طور پر رنگا ہوتا ہے ۔

Barber surgeon : ( n ) حجام ۔

Barbery / Berberry : ( n ) [ med. L. "barbaris"," berberis" ] ایک قسم کا پودا جس میں زرد پھول اور چھوٹے سرخ ترش پھل ہوتے ہیں ، جس کی چھال سے چمکیلا زرد رنگ بنتا ہے : باربیری : زرشک ۔

Barbery : ( n ) [ F. " barberic" ] حجام کا ہنر اور فن / پیشہ ۔

Barbery corsair : ( n ) بحری قزاق ۔

Barbet : ( n ) [ F. "barbet" ] (۱) گھنگھریالے بال کا ایک چھوٹا کتا ۔ (۲) ایک قسم کا پرندہ جس کی چونچ کے نیچے بالوں کا گچھا ہوتا ہے : ریش دار پرندہ ۔

Barbette : ( n ) [ Fr. "barbe" ] قلعے میں گولہ اندازی کا برج : دمدمہ : دھس ۔

Guns on barbette : فصیل پر چڑھائی ہوئی توپ : زرہ پوش جہاز ۔

Barbette gun / battery : ( n ) فصیل پر چڑھائی ہوئی توپ : زرہ پوش جہاز ۔

Barbican : ( n ) [ F."barbacans" ] (۱) فصیل ۔ (۲) پل یا پھاٹک کا دوہرا مینار ۔ (۳) ( تاریخ ) فصیل کا دوہرا مینار ۔

Barbicanage : ( n ) [ L. "barbicanagium" ] قلعے کی فصیل کو اچھی حالت میں برقرار رکھنے کے لئے خراج ۔

Barbicel : ( n ) [ med. L. "barbicella " ] وہ باریک خم دار ریشے جو چڑیوں کے پروں کے خاروں کو باہم ملحق کرتے ہیں : آسیلیہ ۔

Barbigerous : ( n ) [ L."barbiger " ] ریش دار : گچھے دار : لچھےدار۔

Barbiton /-os : ( n ) [ Gr. " barbiton, - os" ] متعدد تاروں والا ایک باجا : چنگ : رباب ۔

Barboat : ( n ) کسی ندی یا بندرگاہ کے دہانے پر جمع ہونے والے تودے کو ہٹانے والی کشتی ۔

Barbotine : ( n ) [ F. "barboter" ] ( تاریخ ، اثریات ) برتنوں کی آرائش کے لئے چکنی مٹی کا لیپ ۔

Barbotte : ( n ) [ Turk. "barbut" ] ایک قسم کا پانسوں کا کھیل ۔

Barbula : ( n ) [ L. " barba" ] نم گیاہ کے حول منفس میں جھالروں کی اندرونی قطار ۔

Barbule : ( n ) [ L. " barbula " ] (۱) پر کے ریشے ۔ (۲) دیکھو Barbula اور Barbel۔

Barcarole / - olle : ( n ) [ It."barcaruolo"] (۱) وینس کے گنڈولا کے ملاحوں کا گیت : ملاحوں کا گیت ۔ (۲) اطالوی ملاح : ملاحوں کے گیت کے طرز کی ایک موسیقی ۔

Barchart : ( n ) ( سماجیات ) بارچارٹ : امتناعی چارٹ : امتناعی نقشہ ۔

Barcone / Barcon : ( n ) بحر روم میں چلنے والا ایک مال بردار جہاز ۔

Bard : ( n ) [ Ocelt."bardos" ] (۱) کلٹی قوم کا بھاٹ : بھاٹ :

گویّا : شاعر : آوارہ گرد موسیقار یا گویّا۔ (۲) وہ شاعر جو مترنم اور جوشیلی نظمیں لکھتا ھے ۔ (۳) ( تاریخ ) بھاٹ ۔

Bard : ( n ) [ F."barde" ]
(۱) گھوڑوں کی زرہ ۔
(۲) ( جمع میں ) زرہ بکتر ۔

Bard : ( n ) [ F. "barde" ]
مرغ کے گوشت پر سور کے گوشت کی ایک پرت ۔

Bard : ( v ) [ F. "barder" ]
(۱) زرہ بکتر سے آراستہ ھونا ۔
(۲) مرغ کے گوشت کو سور کے گوشت پر جما دینا ۔

Bardic : ( a )
شاعرانہ : مغنیانہ : گویّے شاعر یا بھاٹ سے متعلق ۔

Bardic tale : ( n )
( تاریخ ) بھاٹوں کی داستان ۔

Bardish : ( a )
شاعر مغنّی یا گویّے شاعروں سے متعلق ۔

Bardism : ( n )
گویّا شاعروں کا طریقہ یا عقیدہ اور اصول ۔

Bardling : ( n )
نا تجربہ کار شاعر : ادنیٰ شاعر ۔

Bardocucullus : ( n ) [ L. ]
گیل قبیلے کے کسانوں کا لبادہ جس کے ساتھ ایک کلاہ بھی ھوتی ھے ، عیسائی راھب بھی اسے پہنتے ھیں ۔

Bardolater : ( n )
شیکسپئیر پرست ۔

Bardolatry : ( n )
شیکسپئیر پرستی ۔

Bardship : ( n )
ایک گویّا شاعر کا منصب : وقار یا شخصیت ۔

Bare : ( a ) [ OTeut. "baz-oz" ]
(۱) برھنہ : ننگا ۔ (۲) عاری ۔
(۳) غیر محفوظ ۔ (٤) معرّا : خالی : محض ۔
(٥) سادہ ۔ (٦) غیر آراستہ : محتاج ۔
(۷) قلیل ۔ (۸) کھلا ھوا ۔ (۹) چندلا ۔

Bare ( v )
(۱) بے نقاب کرنا : ننگا کرنا : بے میان کرنا ۔ (۲) ظاھرکرنا ۔

Bare-backed : ( n )
ننگی پیٹھ : بغیر زین کا : بے زین ۔

Bare bone : ( n )
چرم و استخواں شخص : لاغر : خالی استخواں ۔

Bare bones : ( n )
صرف ضروری چیزیں ۔

Bare contract : ( n )
غیرمشروط وعدہ یا سپردگی ۔

Bare flame : ( n )
برھنہ شعلہ ۔

Bare-headed : ( a )
( احتراماً ) سر برھنہ : برھنہ سر : ننگے سر ۔

Bareback : ( a & adv )
ننگی پیٹھ ۔

Bareca /-ka : ( n ) [ Sp. ]
ایک چھوٹا پیپا ۔

Barefaced : ( n )
بے داڑھی مونچھ کا : ڈھیٹ : گستاخ : بے شرم : بے حجاب : بے نقاب : کھلا چھرہ ۔

Barefacedly : ( adv )
ڈھٹائی سے : گستاخی سے : بے شرمی سے : بے باکانہ ۔

Barefacedness : ( n )
گستاخی : بے شرمی : بے باکی ۔

Barefoot : ( a )
ننگے پاؤں : پا برھنہ ۔

Barefooted : ( a )
برھنہ پا : ننگے پاؤں ۔

Barehanded : ( a )
(۱) بغیردستانہ کے ( ھاتھ ) ۔
(۲) بغیر اوزار یا ھتھیار کے ۔

Bareheadedness : ( n )
سر برھنگی : برھنہ سری ۔

Barely : ( adv )
صرف : محض : فقط : مشکل سے : صریحاً : کھلم کھلاً : ناکافی طور پر : بہ قلت : صاف صاف ۔

Bareness : (n)
(۱) ننگاپن : برھنگی : عریانی ۔
(۲) سادگی : محرومی ۔ (۳) بے رونقی ۔
(٤) کمی

Barepole : ( n )
بغیر بادبان کے مستول ۔

**Baresark : ( n & adv )** (۱) وحشی نارمن سپاہی ۔ (۲) بے زرہ بکتر کے ۔

**Barfly : ( n )** ایک میخوار جو میخانوں میں بار بار جاتا ھے ۔

**Bargain ( n ) [ OF."bargaine" ]** سودا ؛ چیز جو خریدی جائے ؛ معاملہ ؛ نفع بخش سودا ۔

Dutch or wet bargain : معاملت جو شراب نوشی پر طے پائے ۔

Into the bargain : مفت میں ؛ مزید براں ؛ بہ علاوہ ۔

To make the best of a bargain : نقصان یا مصیبت کو خندہ پیشانی سے برداشت کرنا ؛ جو سر پڑجائے اسے نبھانا ۔

To strike a bargain : سودا کرنا ؛ معاملہ کرنا ۔

**Bargain : ( v ) [ L. "barcaneare" ]** (۱) معاملہ کرنا ؛ طے کرنا ؛ سودا چکانا ؛ مول مولائی کرنا ( خرید و فروخت میں ) ۔ (۲) خرید و فروخت کےلئے معاھدہ کرنا ۔

**Bargain and sale :** انتقال جانداد کی ایک قسم جس میں مالک اپنےمفاد کو خریدار کے ھاتھ فروخت کر دینے کا اقرار کرتا ھے اور وہ خریدار اس جانداد کا روپیہ ادا کردیتا ھے یا ادا کرنے کا وعدہ کرتا ھے ۔

**Bargain appeal : ( n )** ( تجارت ) سودا کشش ۔

**Bargain away : ( v )** کسی چیزکو بیچ ڈالنا ؛ فروخت کردینا ۔

**Bargain basement : ( n )** ( تجارت ) سستے مال کی دوکان ۔

**Bargain counter : ( n )** ( تجارت ) سودا کاؤنٹر ۔

**Bargainee : ( n )** وہ فریق جس کے ساتھ زمین کے فروخت کا سودا طے ھوجائے ؛ لین دین کرنے والا بیوپاری ۔

**Bargainer / Bargainor : (n)** لین دین کرنے والا بیوپاری ؛ وہ فریق جو زمین کی خرید و فروخت کا سودا کرے ۔

**Bargain for : ( v )** تیار رھنا ( کسی چیز کے لئے ) ؛ توقع کرنا ( کسی چیز کی ) ۔

**Bargaining : ( n )** سودا کاری ؛ مول تول ؛ مساوات ۔

Area wide bargaining : ( سماجیات ) حلقہ گیر سوداکاری / مساومت ۔

Collective bargaining : ( سماجیات ) اجتماعی سوداکاری / مساومت ؛ ( تجارت ) اجتماعی سودا بازی ۔

Company wide bargaining : ( سماجیات ) کمپنی گیر سوداکاری / مساومت ۔

Individual bargaining : ( سماجیات ) انفرادی سوداکاری / مساومت ۔

Multi-èmployer bargaining : ( سماجیات ) کثیرالمالکان سوداکاری /مساومت ؛ کثیرالاجران مساومت ۔

Multi-plant bargaining : ( سماجیات ) کثرت مشین سوداکاری / مساومت ۔

Sole bargaining : ( سماجیات ) ھمہ اختیاری سوداکاری ۔

**Bargaining agent : ( n )** ( سماجیات ) سوداکار گماشتہ ؛ مساومتی گماشتہ ۔

**Bargaining power : ( n )** قوت سودا بازی ۔

**Bargaining theory of wages :** ( سماجیات ) سودا کاری کا نظریہ اجرت ۔

**Bargaining unit : ( n )** ( سماجیات ) سودا کاری کی اکائی ؛ مساومتی اکائی ۔

**Bargaining rate : ( n )** ( تجارت ) شرح سودا ۔

**Bargaining with : ( n )** کسی چیز کے بدلے ( کوئی چیز ) دے دینا ۔

**Barge : ( n ) [ L."barga"]** (۱) ناؤ ؛ کشتی ؛ نواڑہ ؛ بجرا ؛

درخت جنکو جلا کر سجی بناتے ہیں ؛ بریلا ۔

Baring : (n) کھلے رکھنے کا عمل : کھلا رکھنے کے لئے جو چیز ہٹائی جائے ؛ کچی دھات یا چٹان سے ہٹائی ہوئی مٹی ۔

Baris : (n) [native name in Bali.] بالی کا نیزوں کا رقص : سورماؤ ں کا رقص جس سے نقلی جنگ کا منظر دکھائی پڑ ے ۔

Barish : (n) تھوڑا کھلا ہوا : سازو سامان یا محتویات میں قلیل ؛ کسی طر ح ڈھکا ہوا ( جیسے بال یا درختو ں سے )۔

Barite : (n) ["BARIUM"+ - ITE.] ایک سفید ، زرد یا بے رنگ معدنی شئے : بیرٹ ( کیمیا ) ۔

Baritone : (n) (۱) درمیانہ مردانہ آواز۔ (۲) دھیمی آواز والی نفیری : نیچی آواز والا قرنا ۔ (۳) (یونانی نحو ) وہ لفظ جس کے آخری بول پر کھڑا زور نہ ہو ۔

Barium : (n) [f."BAR-YTA"+ _"IUM"] ایک سفوف القلینی معدنی عنصر: بیریم ( کیمیا ) اسکی علا مت Ba ہے ۔

Barium chloride : (n) ( کیمیا ) بیریم کلورائڈ ۔

Bark : (n) [OTeut."barkuz"] (۱) چھال : چھلکا : بلوط وغیرہ کی چھال جو دباغت کے کام آتی ہے : پوست ۔ (۲) سینکونا : درخت کی چھال جس سے کونین بنتی ہے ۔

Bark (barque) : (n) [L."barca"] ( شاعری )جہاز یا کشتی : تمتولی کشتی : بجرہ ۔

Bark : (n) (۱) کتے : لومڑی : گلہری وغیرہ کی آواز۔ (۲) بندوق کی آواز ۔ (۳) کھنکھار : بھونك : بھونکنے کی آواز۔

Bark worse than bite : کاٹے کم بھونکے زیادہ : ایسے لوگ جو جھلے ہوں مگر نقصان نہیں پہنچائیں ۔

Bark : (v ) [OTeut."brekan"] (۱) بھونکنا : آواز کرنا :

امیروں کا بجرا ۔ (۲) جہاز کی کشتی ( افسروں کے لئے ) : ایك سرکاری کشتی جو پتوار کے ذریعہ یا کھینچ کر لائی جائے ۔ (۳) ایك بڑی گاڑی ۔

Barge : ( v ) کشتی لڑا دینا : کسی چیز پر چڑھا دینا : بجرے سے لے جانا : گھس جانا : خلل انداز ہونا ۔

Barge-board : (n) گیبل کا منقش چوبی حاشیہ یا سموسہ ۔

Barge-couple : ( n ) آڑے شہتیروں کا جوڑا : گیبل کے دونوں شہتیر : قینچی ۔

Barge-course : ( n ) چھجہ جو گیبل کے شہتیروں سے آگے نکلا ہو بارش کا پانی روکنے کے لئے : بندروا ۔

Barge master : ( n ) بجرے کا مالك ۔

Barge pole : ( n ) کشتی کا پتوار : متنفر ہونا ۔

Barge stones : ( n ) ( جمع میں ) گیبل کے پتھر ۔

Bargee : ( n ) [ BARGE + EE ] کشتی کھینچنے والا : بجرے کا چلانے والا : ملاح ۔

Lucky bargee : خوش قسمت : تقدیر والا ۔

Swear like a bargee : ملاحی سنانا ۔

Bargeman : ( n ) کشتی چلانے والا : کشتی کھینے والا : ملاح ۔

Barghest : ( n ) [ perhaps Ger."berg-geist" ] ایك بڑے کتے کی شکل کا بھوت جس کے بارے میں کہانی ہے کہ وہ موت یا آفت کا منحوس شگون ہے ۔

Baric : ( n ) [ " Barium " + - ic ] بیرامی ( ایك قسم کا سفید معدنی عنصر ) ۔

Baric : ( a ) [ Gr. " bar-os" + - ic ] وزن سے متعلق خصوصاً ہوا کے وزن سے : ہوا سنجی ۔

Barilla : (n) [Sp.] سنلی : اسپین اور کناری کے

بھوں بھوں کرنا (۲) غصہ میں یا تحکمانہ لہجے میں ۔(۳) کھانسنا ( سوقیانہ ) ۔

To bark against (or at) the moon : بے کار شور کرنا ۔

Bark : (v) (۱) مقشر کرنا : درخت کی باڑھ مارنا : چھیلنا : چھلکا چھڑانا ۔(۲) چھال بننا ۔ (۳) چمڑا کمانا ۔(٤) پوست کنی کرنا ۔ (٥) چھال سے یا چھال کیطرح ڈھانك دینا : تہ جمانا ۔(٦) گھٹنا وغیرہ کا رگڑنا : چھلنا ۔

To bark (a squirrel, etc ) : گلھری کو نشانہ لیکر اسکے نیچے کی چھال پر بندوق سے مارنا اور گلھری کا صدمہ سے مر جانا ۔

Bark at : (v) برا بھلا کہنا : گالی دینا ۔

Bark bed : (n) بلوط کی چھال کی تہ ۔

Bark bound : (a) ایسا درخت جس کی چھال کے سخت ہو جانے سے باڑھ ماری جائے ۔

Bark canoe : (n) ( تاریخ ) چھال ڈونگی ۔

Bark keeper (Bar keeper) : (n) شراب خانے کا مالك یا روك کا محافظ ۔

Bark louse : (n) جوؤں کی ایك قسم ۔

Bark pit : (n) وہ گڈھا جس میں چھال اور پانی رھتا ھے اور جس میں چمڑا بھگوتے ھیں ۔

Bark raft : (n) ( تاریخ ) چھال بیڑا : چھال ڈونگی ۔

Bark tree : (n) سنکونا کا درخت ۔

Bark worm : (n) دیکھو Bark louse

Barker : (n) (۱) بھونکنے والا کتا ۔ (۲) ( مجازاً ) شور مچانیوالا حملہ آور ۔ (۳) ایك قسم کا چتلا چھال ۔ (٤) ایك سستی دکان یا نمائش میں تجارتی مال کا چیخ چیخ کر نام بتانے والا : ( عامیانہ ) پستول ۔

Barker : (n) درختو ں کی چھال چھڑانے والا ۔

Barkey : (n) ایك چھوٹی کشتی ۔

Barking : (n) (۱) دباغی ۔(۲) چھال چھڑانا : اس طر ح چھال چھڑانا کہ حلقہ بن جائے ۔

Barking: (n) (۱) شدید کھانسی : بھونك ۔ (۲) ( مجازاً ) غضبناك چیخ ۔

Barking : (n) چیخنا ۔

Barking bird : (n) درشت آواز والی ایك چڑیا ۔

Barking iron : (n) پستول ۔

Barkingly : (adv) بھونکتے ھوئے : چیختے ھوئے ۔

Barky : (a) چھال سے چھپا ھوا یا چھال کی مانند : پوست دار : پوستی : دیکھو Bark

Barley : (n) [ OE."baerlie"] جو : جو کی گری ۔

Pearl barley : جو کا دلیا : دلے ھوئے جو ۔

Barley : (int.) [perhaps F."parley"] وقفہ ( بچو ں کے کھیل میں استعمال ھونیوالی ایك اصطلا ح ) ۔

Barley bird : (n) بلبل وغیرہ قسم کی چڑیا جو جو بونے کے زمانے میں ظاھر ھوتی ھے ۔

Barley-break : (n) ایك پرانا دیہاتی کھیل ۔

Barley bree / Barley broth : (n) جو کی تیز شراب ۔

Barley candy : (n) جو شکر : دانہ دار مصری ۔

Barley-corn : (n) (۱) جو کا دانہ ۔(۲) جو بھر : ۱/۳ انچ ۔ (۳) بندوق کا دید بان یا شست : ( دھات وغیرہ ) ڈھالنے کے وقت جوڑوں میں جو جوف رہ جاتا ھے ۔

Barley-hood : (n) بد مستی کی کیفیت یا بد مزاجی جو شراب نوشی کی وجہ سے پیدا ھو جاتی ھے ۔

Barley maw : (n) جو کا کھلیان : خرمن ۔

Barley milk : (n) آش جو ۔

Barley sugar : (n) جو قند ۔

Barley water : (n) آب جو ۔

Barlow 's wheel : (طبیعیات ) بارلو پہیا۔

Barm : (n) [OE."beorma"] شراب کا جھاگ : خمیر ۔

Barmaid : (n) ہوٹل بار ، یا شراب خانے کی خادمہ ۔

Barman : (n) (۱) ( دھات کی ) سلاخیں بنانیوالا ۔ (۲) سرائے کے شراب خانے کا نوکر ۔

Barmaster : (n) [Ger."bergmeister"] دیکھو Bar

Barmecidal : (a) برمکی کا یا ان سے متعلق : خیالی فائدہ یا دعوت سے متعلق ۔

Barmecide : (n) (۱) برمکی ۔ (۲) خیالی : وھمی : مایوس کن ( الف لیلی کی دعوت : برمکی کی تلمیح ) : خیالی فائدے یا خیالی دعوت دینے والا ۔

Barmote : (n) [Ger."berg-"(mining)+MOTE] کان کنو ں کے آپسی اختلافات کو سلجھانیوالی ایک مقامی عدالت ۔

Barmy : (a) (۱) جھاگدار ۔ (۲) سنکی : بے مغز : احمق ۔

Barmy on the crumpet : پاگل : خبطی (سوقیانہ ) ۔

Barn : (n) [OE.] (۱) غلہ وغیرہ رکھنے کی چھت دار عمارت : کھتا : کوٹھا ( غلہ بھرنے کا ) ۔ (۲) بے آرائش عمارت (تحقیراً ) ۔

Barn burner : (n) ( تاریخ ) بارن برنر ۔

Barn dance : (n) ( تاریخ ) کھلیان ناچ : خرمن رقص : ایک اجتماعی رقص ۔

Barn-door : (n) بڑا نشانے کا چاند : ایسی نمایاں چیز جس پر آسانی سے نشانہ لگ سکے : چاند ماری کا نشان (مزاحاً ) اس چاند ماری کے نشان کے لئےاستعمال ہوتا ہے جو اتنا بڑا ہوتا ہے کہ نشانہ خطا نہ کرے یا کرکٹ میں اس کھلاڑی کے لئےجو گیند کو صرف روکتا ہے ۔

Barn floor : (n) کوٹھی کا پیندا : کوٹھی میں رکھاھوا غلہ ۔

Barn gallon : (n) ( دودھ ) دو شاہی گیلن ۔

Barn owl : (n) گھگھو : سفید الو : گرجے کا الو : ایک شکاری پرندہ ۔

Barn stormer : (n) سفری تماشہ گر ۔

Barn swallow : (n) ایک قسم کی ابابیل ۔

Barnabite : (n) [f."Barnabas"] میلان کے سینٹ برنباس گرجا کے نام سے ایک مذھبی فرقے کا رکن ۔

Barnaby : (n) [L."Barnabas"] برنباس کی ایک شکل ۔

Barnaby day / Barnaby bright : (n) گیارہ جون ۔

Barnaby thistle : ایک پودا جو گیارہ جون کو پھولتا ہے ۔

Barnacle : (n) [OF."bernac"] (۱) بحر منجمد شمالی کا ھنس : شمالی ھنس ۔ (۲) صدف ماھی : سیپ مچھلی ۔ (۳) گلے کا ھار(مجازاً) تسمہ یا چمٹنے والا ساتھی ۔ (٤) نک چمٹی جو نعلبندی کے وقت گھوڑے کی ناک پر لگا دیتےھیں ۔ (٥) اذیت دینے کا ایک آلہ ۔ (٦) ( سوقیانہ ) چشمہ : عینک ۔

Barnacle : (v) نک چمٹی لگانا : چسپاں کرنا ۔

Barnacled : (a) (۱) نک چمٹی لگا ھوا ۔ (۲) چشمہ پہنے ھوئے ۔

Barney : (n) (۱) دغابازی ۔ (۲) ( معدنیات ) وہ گاڑی جو رسے میں لگی ھوتی ھے اور دوسری گاڑیو ں کو ڈھکیل کراوپر چڑھاتی ھے ۔

Barnman : (n) (۱) غلہ نکالنے والا : بھوسے سے الگ کرنے والا ۔ (۲) وہ شخص جو گائے اور غلّے کی کوٹھی کی حفاظت کرتا ھے اور گائے دوھتا ھے ۔

Barnumism : (n) شیخی باز: لمبی لمبی باتیں کرنیوالا : اعلان با آب و تاب : گزافہ گوئی ۔

Barnumize : (v) [f."Barnum". name of an American Show - proprietor+-ise] مبالغہ آمیز اشتہار کو کثرت سے دکھلا کر نمائش کرنا ۔

Barnyard : (n) (۱) باڑے کا احاطہ ؛ غلہ انبار کا صحن ۔ (۲) فحش ؛ گندہ ۔

Barnyard humour : (n) گندی ظرافت ؛ فحش ظرافت ۔

Barnyard school of novelists: فحش ناول نگاروں کی ایک جماعت یا اسکول ۔

Barogram : (n) [f."next"] باد پیماں کا نقش ؛ بار گرام ؛ بار شکل ( طبیعیات ) ۔

Barograph : (n) [Gr."baros"+"graphos"] (طبیعیات و کیمیا) ہوا کے دباؤ کو ناپنے والا ؛ باد پیماں ؛ بارنگار ؛ بیرو گراف ۔

Baroko /-oco : (n) منطق کے اشکال کو یاد کرنے کے لئے بنائے گئے لفظو ں میں سے ایک لفظ ۔

Barology : (n) [Gr."baros"+logia] علم الاوزان ؛ وزنیات ۔

Baromacrometer : (n) نوزائیدہ بچو ں کی لمبائی اور وزن ناپنے کا آلہ ۔

Barometer : (n) [Gr."baros+metron"] مقیاس الھوا ؛ باد سنج ؛ ہوا کے دباؤ یا فشار کو ناپنے والا ایک آلہ ؛ میزان الھوا ؛ داب پیما ؛ بیرو میٹر ( کیمیا ) ۔

Aneroid barometer : ( طبیعیات ) اینرائڈ بیرو میٹر؛ ( کیمیا ) بے ہوا داب پیما ۔

Siphon barometer : ( طبیعیات ) سائفن بیرو میٹر ۔

Barometer-gauge : (n) ایک آلہ جو پمپ میں لگا ہوتا ہے اور اندرونی ہوا کی لطافت کو ناپتا ہے ۔

Barometer height : (n) ( کیمیا ) داب پیما ئی اونچائی ۔

Barometer tide : (n) ( طبیعیات ) بیرو میٹری مدو جزر ؛ ( کیمیا ) داب پیمائی مدو جزر ۔

Barometer tube : (n) (طبیعیات ) بیرو میٹر نلی ؛ ( کیمیا ) داب پیما نلی ۔

Barometer stock : (n) (تجارت ) داب پیما اسٹاک ۔

Barometric/Barometrical : (n) علم پیما ئش ہوا سے متعلق ۔

Barometrically : (adv) علم پیمائش ہوا کے رو سے ۔

Barometric gradient : (n) ( کیمیا ) داب پیمائی ڈھلان کی شرح ۔

Barometric height: (n) ( طبیعیات ) بیرو میٹری اونچائی ۔

Barometric pressure : (n) ( طبیعیات ) بیرو میٹری داب ؛ ( کیمیا ) داب پیمائی دباؤ ۔

Barometric slope : (n) ( کیمیا ) بیرومیٹری ڈھلان ؛ داب پیما ڈھلان ۔

Barometrograph : (n) ہوا پیما ۔

Barometrography : (n) سائنس کا وہ حصہ جو باد پیما سے بحث کرتا ہے ۔

Barometry : (n) علم پیمائش ہوا ؛ علم باد پیمائی ؛ بیرو میٹر سے مشاہدات کا علم ؛ داب پیمائی ( کیمیا ) ۔

Barometz : (n) [Russ."baranets"] رینگنے والا ؛ زمین ساق اور اونی فرن گھاس کا وہ ورق نما عضو جو الٹا رہتا ہے اور جسے پہلے نصف حیوان کہا جاتا تھا ۔ اسے Scythian lamb بھی کہا جاتا ہے ۔

Baron : (n) [Late L."baro"] (۱) بیرن ۔ (۲) تعلقدار ؛ زمیندار ۔ (۳) انگلستان میں وہ امیر جسے لارڈ کا خطاب ملا ہو (دیگر ممالک کے چھوٹے امیر) ۔ (٤) تاریخ ) انگلستان میں امرا کا سب سے نیچا طبقہ ۔ (٥) امرا کے سب سے نیچے کا عہدہ ۔ (٦) انگلستان کے پرانے زمانے کی ایک عدالت کےججو ں کا خطاب ۔ (۷) ( قانون اورنقابت ) شوہر ۔ (۸) ایک غیر ملکی بیرونی خطاب ( جس کو انگلستان میں کوئی عہدہ نہیں ملتا ) ۔

Baronage : (n) [L."baronaticum"] (۱) طبقہ امرا ۔ (۲) بیرن کا اعزاز ۔

Baroness : (n) (۱) بیرن کی بیوی ۔ (۲) خاتون بیرن ۔

Baronet : (n) موروثی امیر جو نائٹ (Knight) سے بڑا ہوتا ہے ۔

Baronet : (v ) Baronet کا خطاب دینا ۔

Baronetage : (n) (۱) Baronet کا عہدہ ۔ (۲) Baronets کا سلسلہ ۔

(۳) Baronets کے حالات کی سرکاری کتاب ۔

Baronetcy : (n) — Baronet کا رتبہ یا اعزاز۔

Baronetess : (n) — بیرن کی بیو ی ۔

Baronethood : (n) — Baronet کا عہدہ یا اعزاز۔

Baronetical : (a) — Baronet سے متعلق ۔

Baronetship : (n) — Baronet کا عہدہ یا اعزاز۔

Baronette: (n) [Mod. F.] — بیرن کی لڑکی ؛ اکثر بیرن کی بیو ی ۔

Baronial : (a) — (۱) Baron یا Barons سے متعلق ۔ (۲) Baron کے عہدہ کے لائق ۔

Baron of Beef : — گائے کے گوشت کے جڑواں پٹھے ۔

Baronship : (n) — بیرن کا عہدہ ۔

Barony : (n) [L."baronia"] — (۱) بیرن کا عالی شان محل ۔ (۲) آئرستان کا ضلع ؛ ( اسکاٹستان ) ایک بڑی زمین معافی ؛ ملك مطلق ۔ (۳) Baron کا عہدہ ، رتبہ اور اعزاز ۔

Barony by tenure : — بیرن از روئے عطیہ اراضی ۔

Baroque : (n) [Pg."barroco"] — (۱) یورپی تمدن کے ایک خاص عہد کا طرز آرائش جسے لوئی چہار دہم سےمنسوب کرتے ہیں ۔ (۲) انوکھا طرز ( عمارت کی طرز تعمیر کیلئے ) ۔ (۳) بے تناسب ؛ بے قاعدہ ؛ انوکھا ؛ ناموزو ں ؛ زخرفہ ۔

Baroscope : (n) [Gr."baros+scopos"] — (۱) باد پیما کی ایک قسم ۔ (۲) ایک آلہ جو یہ بتاتا ہے کہ اجسام ہوا میں اپنا اتنا ہی وزن کھو دیتے ہیں جس قدر ہوا کو وہ ہٹاتے ہیں ؛ باد بین ؛ باد نما ۔

Baroscopic/ Baroscopical : (a) — باد پیما کا یا اس سے متعلق ۔

Barouche : (n) [It ."barccio"] — بروش بگھی ؛ وہ چوپہیا بگھی جس کا ٹاٹپ گرایا جا سکتا ہے ۔

Barqunitine / bark-: (n) [f."Bark "] — سر مستولی کشتی ۔

Barrable : (a) ["BAR"(u) + - Able ] — جو قانونی طور پر روکا جا سکے ۔

Barrack : (n) [It."baracca"] — (۱) سپاہیوں وغیرہ کے رہنے کی کوٹھریوں کی قطار ؛ فوجی لوگوں کے رہنے کے مکانات ؛ سرباز خانہ ۔ (۲) ایسے مکان جن میں بہت سےلوگ رہتے ہو ں ۔ (۳) عارضی جھونپڑی یا کوٹھری ۔ (٤) (امریکہ ) پھوس کا چھپر جو چار کھمبوں پر کھڑا رہتا ہے اور جس میں گھاس رکھی جاتی ہے ۔

Barrack : (v) — (۱) سپاہیوں وغیرہ کو بارکو ں میں جگہ دینا ۔ (۲) بارکو ں میں رہنا ۔

Barrack : (v) — آوازہ کسنا ( کرکٹ وغیرہ کے کھیل میں ) ۔

Barracoon : (n) [Austral."borracon"] — (۱) باڑہ یا چوپال (غلاموں یا قیدیوں وغیرہ کے لئے ) ۔ (۲) ایک احاطہ جس میں حبشی غلام وغیرہ عارضی طور پر رکھے جاتے ہیں ۔

Barracuda /-coota /-couta : (n) [Sp.] — ویسٹ انڈیز کے سمندر کی ایک بڑی مچھلی ۔

Barragan/-on : (n) [Sp."barragon"] — موٹے کپڑے کی ایک قسم ۔

Barrage : (n) — (۱) بند ؛ پشتہ ؛ سر ؛ سر بندی ۔ (۲) توپو ں یا مشین گن کی مسلسل گولہ باری سے کسی مخصوص مقام پر روک لگانا ۔

Barranca : (n) [Sp.] — عمیق گھاٹی جس کے دونوں طرف کھڑی چٹانیں ہوں ۔

Barrandite : (n) [F. name of Barrande, a geologist.] — (معدنیات) بوھیما میں پایا جانیوالا لوھے اور المونیا کا فاسفیٹ ۔

Barrator : (n) [OF."baratour"] — (۱) جھگڑالو ؛ لڑاکا ؛ مقدمہ باز ؛ فسادی ۔ (۲) راشی ؛ جج ۔ (۳) کلیسا یا حکومت میں کسی عہدہ کو خریدنے یا بیچنے والا ۔ (٤) جہاز کے مالك کو دھوکہ دینا (جہاز کے کپتان یا ملازموں کا ) ۔

Barratrous : (a) — جہاز کے عملوں کی دغابازی کیطرح ۔

Barratrously : (adv) — جہاز کے عملوں کی دغابازی کی طرح سے ۔

Barratry : (a) [OF."baraterie"] (۱) کلیسا یا حکومت میں کسی عہدہ کی فروخت یا خرید ۔ (۲) جج کا رشوت لینا ۔ (۳) ( بحری قانون ) جہاز کے ملازموں کی سخت غفلت یا دغابازی جس سے جہاز کے مالکوں کو نقصان ہو : زیاں رسانی صاحب کشتی کو ۔ (٤) پریشان کن مقدمہ بازی یا اس کی ترغیب : مرافعہ جوئی ۔

Barred : (a) Bar دیکھو (۱) بند؛ رکا ہوا : مسدود : بستہ : (۲) سلاخ دار۔(۳) ریت سے رکا ہوا : مسدود(دریا کا دہانہ )۔(٤) مختلف رنگوں کی پٹیو ں سے آراستہ ۔

Barrel : (n) [F."baril"] (۱) لکڑی کا پیپا : نال : ڈھول (طبیعیات )۔(۲) مشین کا سلینڈر ۔ (۳) استوانہ نما پرزہ ۔(٤) گھوڑے کی کمر اوراس کا پیٹ ۔(٥) بندوق کی نال ۔ (٦) کوئی استوانی چیز ۔(۷) سیال اور خشک چیزوں کی پیمائش کا پیمانہ ۔ (۸) ( مجازاً ) نشہ آور شراب ۔(۹) گھومنے والی استوانہ چیز جس کے گرد چین یا رسہ لگا رہتا ھے ۔(۱۰) کان کے پردہ کی جھلی کا سوراخ ( خلیہ )۔

Barrel : (v) (۱) پیپوں میں بھرنا یا رکھنا ۔ (۲) جمع کرنا : (طبیعیات ) (پمپ) نل : بیرل : (بندوق ) نال ۔

Barrel bird : (n) ایک قسم کی چڑیا ۔

Barrel bulk : (n) پانچ مربع فٹ کے برابر کا پیمانہ ۔

Barrel drain : (n) استوانہ نما اینٹ کی نالی ۔

Barrel head : (n) پیپے کا چپٹا سرا ۔

Barrel house : (n) ( سماجیات ) خم خانہ ۔

Barrel organ : (n) وہ باجا جس میں گھومنے والا ڈھو لنا ( cylinder ) لگا ہو ۔

Barrel pen : (n) وہ قلم جس میں استوانہ نما ساقہ ہو اور اس میں چوبی دستہ لگا ہو ۔

Barrel sewer : (n) Barrel drain دیکھو

Barrel-shaped : (n) (طبیعیات ) ڈھول نما شکل : (تاریخ ) ڈھول کی شکل : استوانہ نما ۔

Barrel-shaped bead: (n) (تاریخ ) ڈھول نما پوت : ڈھول نما منکا ۔

Barrel vault : (n) ( تاریخ ) ڈھول نما ڈاٹ : ( تعمیرات ) وہ کمرہ جسکی چھت نیم استوانی ہو ۔

Barrel vaulted : (a) ڈھول نما شکل کا محراب دار۔

Barrelful : (a) پیپا بھر : بھر پیپا ۔

Barrelled : (a) (۱) پیپو ں میں بند کیا ہوا یا رکھا ہوا ۔ (۲) استوانہ نما ۔(۳) نال دار ۔

Barren : (a) [OF."barain","brahain] (۱) ( عورت کے لئے ) بانجھ : عقیم : عاقر ۔ (۲) ( جانوروں کے لئے ) بانجھ : جو عام موسم میں حاملہ نہ ہو ۔(۳) ( درختو ں کے لئے ) بے ثمر : بے پھل یا میوہ ۔ (٤) (زمین کے لئے) بنجر: شور: نا قابل کاشت ۔(٥) غیر دلچسپ : خشک : بے لطف ۔ (٦) غیر منافع بخش : خشک : بے لطف ۔ (۷) سست : کند ۔(۸) بنجر زمین کا ٹکڑا ۔

Barrener : (n) وہ گائے جو بچہ نہیں دے ۔

Barrenly : (adv) بے ثمرانہ : بے فائدہ : بے نتیجہ : بے مقصد طور پر ۔

Barrenness : (n) (۱) بنجر پن : اوسر پن : بانجھ پن ۔ (۲) بے لطفی : بے مزگی ۔ (۳) محرومی : کمی ۔

Barrenwort : (n) قرمزی اور زرد رنگ کے پھولوں والا ایک پودا ۔

Barrera : (n) [Sp."barra"] لال چوبی احاطہ ۔

Barret: (n) [F."barrette"] ایک قسم کی چھوٹی چپٹی ٹوپی ۔

Barrette : (n) [F. dim. of "barre"] بالوں میں لگانے کی سلاخ نما کلپ ۔

Barricade : (n) [F."barricade"] (۱) کچی مورچہ بندی : دھس بندی : ناکہ بند ی ۔(۲) کسی قسم کی

روک ۔ (۳) (جہاز رانی) دیکھو Barricado

**Barricade : (v)** (۱) اڑ یا دھس بنا کر مدافعت کرنا : مورچہ بندی کرنا ۔
(۲) (مجازاً) دفاع کرنا : بچاؤ کرنا ۔

**Barricado : (n)** [F."barricade"] (۱) دشمنوں کی پیش قدمی کو روکنے کے لئے مختلف چیزوں سے عجلت میں بنایا ہوا دمدمہ : فصیل : مورچہ ۔ (۲) بند کرنا : مسدود کرنا : روک لگانا ۔ (۳) (جہاز رانی) جہاز کے سب سے اگلے عرشہ پر لگا ہوا ایک مضبوط چوبی جنگلا ۔

**Barricado : (v)** (۱) دھس یا روک سے یا اس کیطرح بند کرنا یا مسدود کرنا ۔ (۲) دھس یا مورچہ بنا کرمستحکم بنانا یا دفاع کرنا ۔
(۳) بند کرنا ۔ (٤) اندر آنے سے روکنا ۔

**Barrico : (n)** [Sp."barrica"] پیپہ ۔

**Barrier : (n)** [late L."barraria"] (۱) روک ، مثلاً چنگی کی ۔
(۲) چنگی دروازہ ۔ (۳) نیزہ بازی کے میدان کا جنگلا یا کٹہرہ ۔ (٤) راہ بند ' سد : حصار : باڑ ۔
(٥) رکاوٹ (باڑ کے ذریعہ روک لگا کر) ۔

Absorbing barrier : (شماریات) جاذب رکاوٹ ۔

Elastic barrier : (شماریات) لچک دار رکاوٹ ۔

Reflecting barrier : انعکاسی رکاوٹ ۔

**Barrier : (v)** باڑ یا جنگلا لگانا : باڑ یا جنگلے کے ذریعہ روکنا ۔

**Barrier gate : (n)** باڑ کا مستحکم دروازہ ۔

**Barrier reef : (n)** مونگے کی چٹان کی دیوار جو زمین سے ایک عمیق نہر کے ذریعہ الگ کی ہوئی ہے : مرجانی دیوار ۔

**Barrier treaty : (n)** کسی ملک کی سرحد کو متعین کرنے کا معاہدہ ۔

**Barriered : (a)** باڑ یا جنگلے کے ذریعہ روکا ہوا : باڑ یا جنگلا لگا ہوا ۔

**Barring : (prep)** جز: بجز : الاّ : سوا ۔

**Barring-out : (n)** اسکول کے ماسٹروں کو باہر روک رکھنا یا اندر نہیں آنے دینا (اسکول کے لڑکوں کی بغاوت کا ایک طریقہ) ۔

**Barrio : (n)** [Arab."barri"] ہسپانوی زبان بولنے والے ملکوں کے شہر کا ایک حصہ ۔

**Barrister : (n)** [f."BAR"+-obscure"] کونسل : بیرسٹر : وکیل ۔

Revising barrister : وہ عہدہ دار جو انگلستان میں رائے دہندوں کی فہرست پر نظر ثانی کرتا ہے : ناظر انتخابات ۔

**Barristerial : (a)** بیرسٹر کا یا اس سے متعلق ۔

**Barrisiership : (n)** بیرسٹر کا عہدہ یا پیشہ ۔

**Barrow : (n)** [OTeut."bergo-z"] (۱) پہاڑ : پہاڑی ۔
(۲) مٹی کا ڈھیر جس کے نیچے لاشوں کو دبا دیا کرتے تھے ۔

Bell barrow : (تاریخ و اثریات) گھنٹی نما بیرو / استوپ ۔

Bowl barrow : (تاریخ و اثریات) پیالہ نما استوپ ۔

Disc barrow : (تاریخ واثریات) طشتری نما استوپ ۔

Long barrow : (تاریخ و اثریات) لمبا استوپ ۔

Round barrow : (تاریخ و اثریات) گول استوپ ۔

**Barrow : (v)** [See prec.] ٹھیلے میں لے جانا ۔

**Barrow : (n)** [See. prec.] (۱) ٹھیلا : سامان لے جانے کی گاڑی : ہتھ گاڑی ۔ (نمک سازی) گیلے نمک کو سکھانے کی ایک مخروطی ٹوکری ۔
(۳) بے آستین کا بچوں کا لمبا کوٹ ۔

**Barrow barter stage :** (تاریخ) تبادلہ اشیاء کا دور ۔

**Barrow - man : (n)** ٹھیلے والا ۔

Barrow - tram : (n) ٹھیلے کا بم۔

Barrow way : (n) وہ ٹرام جس پر ٹھیلے والے کوئلہ کا ٹب رکھتے ھیں۔

Barrow woman : (n) ٹھیلے والی۔

Barrulet : (n) [F."barre"] ( نقابت ) سپر کی افقی لکیر جو چوڑائی میں آدھی یا چوتھائی ھو۔

Barruly / barrulety : (a) [AF."barrulee"] ( نقابت ) افقی لکیروں سے بنا ھوا۔

Barry : (a) [F."barre"] ( نقابت ) دو قسم کی افقی رنگین لکیروں سے باری باری مساوی حصوں میں بنا ھوا۔

Bart : (n) Baronet کا مخفف۔

Barter : (v) [MF."barater"] (۱) بدلائی کرنا ؛ چیز کے بدلے چیز کا لین دین کرنا ؛ مبادلہ کرنا۔ (۲) بیچ دینا۔ (۳) مال کے بدلے مال دیکر تجارت کرنا۔

Barter : (n) (۱) چیز کے بدلے چیز کا لین دین ؛ اشیاء کا باھمی تبادلہ ؛ مبادلہ کرنا اشیاء کا ؛ مبادلت۔ (۲) ( ریاضی ) مختلف اشیاء کی تقابلی قیمت کا تخمینہ لگانا ؛ تقابلی تخمینہ لگانےکا طریقہ۔

Triangular barter : (تجارت ) تکونا بارٹر۔

Barter trade agreement : ( تجارت ) بارٹر تجارتی معاھدہ ؛ مال کے بدلے مال کےلین دین کا تجارتی معاھدہ۔

Barterer : (n) بدلائی کرنیوالا ؛ اشیاء کا باھم مبادلہ کر نے والا۔

Bartering : (n) بدلائی ؛ مبادلہ ؛ تبادلہ ( اشیاء کا )۔

Bartholomew : (n) [L."bartholomaeus"] بارہ حواریوں میں سے ایک کا نام جس کا جشن ۲٤ اگست کو منایا جاتا ھے۔

Bartin : (n) ٹین کی سلاخیں۔

Bartlett 's test : (n) ( شماریات ) بارٹ لٹ جانچ۔

Barton : (n) [OE.] کسان کی باڑی ؛ سیر زمین ( یعنی وہ زمین جس میں زمیندار خود کاشت کرتا ھے )۔

Bartsia : (n) [f.Bartsu of Konigsberg] (نباتیات ) ایک قسم کا چھوٹا طفیلی پودا۔

Barvel/-ell : (n)[phonetic corruption of "barm-fell"] چمڑے کا/ چرمی پیش بند۔

Barwood : (n) افریقہ کی ایک سخت لال لکڑی جو رنگنے کے کام آتی ھے۔

Barycentre : (n) [Gr."bary-s+centr-on"+ - ic] مرکز ثقل۔

Barycentric : (a) مرکز ثقل سے متعلق۔

Baryphonia : (n) [Gr."barys + phone"] ثقل صوت۔

Baryphony : (n) [See prec.] بولنے میں رکاوٹ۔

Barysphere : (n) ["bary+sphere"] زمین کا وزنی اندرونی حصہ۔

Baryta : (n) [See next] بیریم کا ھائڈرو آکسائیڈ ؛ القلی دار وزنی مٹی $Ba(OH)_2$۔

Barytes : (n) [Gr."barys"] بیریم کا اساسی سلفیٹ ؛ بھاری وزن دار القلینی مٹی جو سفید ے کے طور پر استعمال ھوتی ھے۔

Barytic : (a) بیریم سلفیٹ کا ؛ بھاری وزن دار القلینی مٹی سے متعلق۔

Barytone : (n) [Gr."barytonos"] دیکھو Baritone

Bas-relief/Bass -relief : (n) [It. "basso-rilievo"] منقش ؛ کھدا ھوا؛ ابھرواں (بنات) کام۔

Basal : (a) (۱) اساسی ؛ بنیادی ؛ قاعدی۔ (۲) زیریں۔

Basal cleavage : (n) وہ شگاف جو افقی محور سے متوازی ھو۔

Basal ganglia : (n) فرشی عقود۔

**Basal nerved : (a)** ( وہ پتے ) جن کے ریشے پیندی سے شعاع کیطرح پھیلے رہتے ہیں ۔

**Basal plane : (n)** وہ سطح جو افقی محور سے متوازی ہو ۔

**Basally : (adv)** بنیادی طورپر؛ اساسی طورپر۔

**Basalt : (n) [L."basaltes"]** (۱) گہرا سبز یا بادامی آتش انگیز پتھر جس میں اکثر کھڑی پرت ہوتی ہے ؛ ( کیمیا ) بسالٹ ۔ (۲) کالی چینی جسے Wedgwood نے بنایا ۔

**Basaltic : (a)** بسالٹ سے متعلق یا اس جیسے رنگ کا ۔

**Basaltiform : (a)** بسالٹ کی شکل کا ۔

**Basaltoid : (a)** بسالٹ کی شکل کا ۔

**Basan / bazan : (n) [Arab."bitanah"]** بکری یا بھیڑ کی کھال ( شاہ بلوط یا دیودار کی چھال میں رنگی ہوئی ) ۔

**Basanite : (n) [L."basanites"]** وہ مخملی سیاہ ریت دار پتھر جس پر سونا وغیرہ کو رگڑ کر اسکے چھوڑے ہوئے نشان سے اس کی اصلیت پہچانتے ہیں : کسوٹی ۔

**Basculation : (n) [F."bascule"]** وہ حرکت جس سے پیچھے مڑے ہوئے رحم کو درست کیا جاتا ہے ۔

**Bascule : (n) [F."bascule"]** ایک بیرمی کل جس سے ایک خاص قسم کے پل میں کام لیا جاتا ہے ۔

**Bascule bridge : (n)** وہ اٹھاؤ پل جسکو ایک دھڑا سے اوپر یا نیچے گرایا جاتا ہےاور توازن قائم رکھا جاتاہے ۔

**Base : (n) [ L. "basis" ]** (۱) ( طبیعیات ) بنیاد ؛ اساس ؛ پیندی ؛ ( کیمیا ) بیس ؛ کھار ۔ (۲) تہ ۔ (۳) اصول ۔ (٤) بنیادی کام ؛ مبادی ۔ (۵) نقطہء آغاز ؛ ( تعمیرات ) بیٹھک ؛ کرسی ؛ پایہ ۔ (٦) (نباتیات ، عضویات) پیندی ؛ جوڑ ۔ (۷) ( ہندسہ ) قاعدہ ۔ (۸) ( کیمیا ) تیزاب کا ہم رشتہ ترشہ ؛ وہ عنصر جو تیزاب سے مل کر نمک ہو جاتا ہے ۔ (۹) ( جنگ ) فوجی صدر کیمپ (بحالت جنگ) ۔ (۱۰) (پیمائش) بنیادی خط ۔ (۱۱) (ریاضی ) اکائی ۔ (۱۲) توپ کا وہ ابھرا ہوا حصہ جو پچھلے حصہ میں ہوتا ہے ( موتھ اور ابھرے ہوئے چھلہ کے درمیان ) ۔ (۱۳) ( نقابت ) سپر کا نچلا حصہ ۔ (۱٤) ( قلعہ بندی ) وہ فرضی خط جو دو ابھرے ہوئے حصوں کو جوڑتا ہے ۔ (۱۵) ( رنگ سازی ) رنگ کو جمانیوالی چیز ؛ رنگ بندھک ۔ (۱٦) ( قاعدہ ) کسی لفظ کی وہ شکل جس میں لاحقہ لگاتےہیں ؛ مادہ ۔ (۱۷) مختلف کھیلوں میں مخصوص خط یا مقام ۔ (۱۸) (ریاضی ) قاعدہ ۔

**Angle base :** ( طبیعیات و ریاضی ) اساس کون ؛ بنیاد کون ؛ بنیاد زاویہ ؛ زاویہ بنیاد ۔

**Common base :** ( طبیعیات ) مشترک اساس ؛ مشترک بنیاد ۔

**Base(also Prisoner 's base): (n)** ایک قسم کا کھیل جو دو طرفہ کھلاڑیوں کے درمیان کھیلا جاتا ہے اور جو ایک ملحق "گھر" یا "بنیاد" ہوتا ہے ۔ اگر کوئی کھلاڑی اس گھر سے باہر نکل جاتا ہےاور دوسری طرف کے کھلاڑی اسے پکڑ لیتے ہیں تو وہ قید کرلیاجاتا ہے ۔

**Base : (a) [late L."bassus"]** (۱) پست قد ؛ بونا۔ (۲) بزدل ۔ (۳) خود غرض ۔ (٤) کمینہ ؛ سفلہ ؛ قابل نفرت ۔ (۵) ادنیٰ؛ گھٹیا ۔ (٦) (زبان ) قدماء کی زبان کے خلاف ؛ غیر معیاری ۔ (۷) کم نمو ۔ (۸) پست بھاری آواز ۔ (۹) (قانون ) غلام ؛ غلامانہ ۔ (۱۰) نالائق ۔ (۱۱) جعلی ؛ کھوٹا ( سکہ وغیرہ ) ۔

**Base : (v )** (۱) بنیاد رکھنا ؛ نیو قائم کرنا ۔ (۲) اعتماد کرنا ؛ مستحکم کرنا ۔ (۳) اڈے کا کام آنا (ہوائی جہاز وغیرہ کے لئے) ۔

**Base-ball : (n)** ( امریکی کھیل ) ایک قسم کا کھیل جو گیند اور بلے سے کھیلا جاتا ہے اور جس میں دو ٹیمیں ہوتی ہیں اور ہر ٹیم میں نو کھلاڑی ہوتے ہیں ۔

**Base-born : (a)** (۱) کم اصل ؛ ارزل ۔ (۲) حرامی ؛ ناجائز اولاد ۔ (۳) ( مجازاً ) پست ؛ گھٹیا ۔

**Base-burner : (n)** ایک قسم کی بھٹی یا چولھا ۔

Base-conic : (n) ( ریاضی ) اساس مخروطی ۔

Base-court : (n) (۱) پائین صحن ۔(۲) محل کا بیرونی صحن ۔(۳) انگلستان کی ایک نیچی عدالت ۔

Base estate : (n) غیر قطعی : مشروط قبضہ ( اراضی وغیرہ )۔

Base exchange : (n) اساسی تبادلہ ۔

Base fee : (n) غیر قطعی : مشروط قبضہ ( اراضی وغیرہ )۔

Base form : (n) ( لسانیات ) بنیادی روپ ۔

Base forming : (a) اساس زا ۔

Base level : (n) اساسی سطح ۔

Base line: (n) ( تاریخ و سیاسیات ) خط آغاز : بنیادی خط ۔

Base map : (n) ( سماجیات ) اساسی نقشہ ۔

Social base map : ( سماجیات ) سماجی اساسی نقشہ ۔

Base metal : (n) ادنیٰ دھات : گھٹیا دھات ۔

Base of comparison : ( لسانیات ) بنیاد تقابل ۔

Base of logarithm : ( طبیعیات ) لوگو رتھم / لوگو رتھم کی اساس ۔

Base pay : (n) اصلی مزدوری : مزد اصلی : مزد ثابت ۔

Base plate : (n) ( طبیعیات ) بنیادی پلیٹ ۔

Base rate : (n) ( سماجیات ) بنیادی شرح ۔

Base ring : (n) بندوق یا توپ کے پچھلے حصہ میں ڈھلا ہوا چھلہ ۔

Base salary : (n) دیکھو Base pay

Base-ten : (n) (ریاضی ) اساس دس ۔

Base tenure : (n) غیرقطعی مشروط(قبضہ اراضی وغیرہ )۔

Base wages : (n) دیکھو Base pay

Base year : (n) ( انتظامیہ ) بنیادی سال ۔

Baseless : (a) (۱) بے بنیاد : بے اصل ۔ (۲) بغیر صدر کیمپ کے ۔

Baselessness : (n) بے بنیاد ہونا : بے اصلیت ۔

Basella : (n) [L."basis"] بیل دار: لت دار پودوں کی ایک جنس : انگور کی بیل ۔

Basely : (adv) کمینہ پن سے : رزیلانہ : ذلیل طریقہ پر۔

Basement : (n) (۱) نیو: پایہ : بھرت ۔(۲) تہ خانہ : زمین دوز عمارت ( وہ عمارت جس کی پہلی منزل زمین کے اندر ہوتی ہے )۔

Basement membrance : (n) ایک نازک شفاف جھلّی ۔

Baseness : (n) کمینہ پن : دنائیت : رذالت : پستی ۔

Basenji : (n) [of Bantu origin] افریقہ کے چھوٹے ، خمیدہ دُم والے بھورے رنگ کے کتوں کی ایک جنس جو بھونکتے بہت کم ہیں ۔

Bash : (v) [Echoic] پاش پاش کرنا : چورچور کردینا ۔

Bash : (n) شدید ضرب : اچھی تفریح ( عامیانہ )۔

Basha : (n) [Assamese] آسامی جھونپڑی ۔

Bashaw : (n) [Turk "pasha"] (۱) "پاشا" کی پرانی صورت : (ترکی خطاب ) "Pashaw"۔ (۲) (مجازاً ) امیر : بلند مرتبہ آدمی مغرور: تحکم پسند آدمی ۔

Bashful : (a) (۱) شرمیلا : شرمگیں : جھینپو : کم رو ۔ (۲) چیز وغیرہ کے متعلق : شدید حسین یا سادگی کی خصوصیت رکھنے والی : شدید طور پر خود آگاہ ' شہرت سے بھاگنے والا : حد سے زیادہ خاکسار ۔

Bashfully : (adv) شرمیلے پن سے : جھینپتے ہوئے ۔

Bashfulness : (n) شرمیلا پن : کم روئی : شرمگیں ہونے کی صفت : حجاب ۔

Bashi-bazouk : (n) [Turk] بے قاعدہ ترکی فوج کا سپاہی ( باشی بحزوق ظلم اور غارتگری کیلئے

بدنام تھی ) ۔

**Bashyle :** ( کیمیا ) کوئی مادہ جو آکسیجن سے ملکر کسی نمک کا بنیادی جزو بن جائے ۔

**Basi - :** سابقہ بمعنی "سے متعلق" "بنیاد بناتے ہوئے" جیسے b-branchial, -cranial ( وغیرہ ) عضویات اساسی ؛ زیریں ۔

**Basi-branchial : (a)** ( حیوانیات ) اساس گوش ماهی سے متعلق ؛ خیشومی ؛ اساس خیشومی ۔

**Basi-occipital : ( a ) [ "basi" -s + "occipital" ]** ( حیوانیات ) اساسی بدری ۔

**Basial : (a) [L."basium"]** بوسے کا یا اس سے متعلق ۔

**Basic : (a)** (۱) بنیادی ؛ اساسی ؛ زیریں ؛ اصلی ؛ قاعدی ۔ (۲) ( کیمیا ) ایسا مرکب جس میں اساسی ترشے کا عنصر دوسرے عناصر سے زیادہ ہو؛ قلیائی ؛ کھاری ۔ (۳) ( معدنیات ) سلیکا آمیز چقماقی پتھر ۔

**Basic alternant : (n)** ( لسانیات ) بنیادی تبادل ۔

**Basic cell : (n)** (شماریات) بنیادی خلیہ ۔

**Basic chloride : (n)** ( کیمیا ) بیسک کلورائیڈ ؛ کھاری کلورائیڈ ۔

**Basic cost : (n) =(Flat cost / Prime cost )** ( تجارت ) بنیادی لاگت ۔

**Basic crops : (n)** (تجارت ) بنیادی فصلیں ۔

**Basic democracy : (n)** ( تاریخ و سیاسیات ) بنیادی جمہوریت ۔

**Basic dyes : (n)** اساسی رنگ ۔

**Basic education : (n)** ( انتظامیہ ) بنیادی تعلیم ۔

**Basic industry :** ( تجارت ) بنیادی صنعت ؛ کلیدی صنعت ۔

**Basic lining : (n)** اساسی استر کاری ۔

**Basic number : (n)** ( طبیعیات ) بنیادی نمبر ۔

**Basic pay : (n)** ( انتظامیہ ) اصل تنخواہ ۔

**Basic period : (n)** ( انتظامیہ ) بنیادی مدت ؛ اصل مدت ۔

**Basic premium : (n)** (تجارت ) بنیادی پریمیئم ۔

**Basic price : (n)** (تجارت ) بنیادی قیمت ۔

**Basic process : (n)** اساسی قاعدے یا طریقے ۔

**Basic property : (n)** ( ریاضی ) بنیادی خاصیت ؛ بنیادی جائداد ۔

**Basic radical : (n)** اساسی اصلیہ ۔

**Basic rate : (n)** (تجارت ) بنیادی شرح ۔

**Basic refractory : (n)** اساسی ناگداز؛ اساسی دیر گداز ۔

**Basic rock : (n)** اساسی چٹان ۔

**Basic salt : (n)** اساسی نمک ۔

**Basic scale of pay :** ( انتظامیہ ) تنخواہ کی بنیادی شرح ۔

**Basic sentence : (n):** ( لسانیات ) بنیادی جملہ ؛ بدائی جملہ ؛ اولیہ جملہ ۔

**Basic slag : (n)** ( کیمیا ) کھاری میل ۔

**Basic stock : (n)** (تجارت ) بنیادی اسٹاک ۔

**Basic tradesman : (n)** ( انتظامیہ ) بنیادی کاریگر ؛ بنیادی دست کار ۔

**Basic wages : (n)** ( تجارت ) اصل مزدوری/ اجرت ۔

**Basic yield : (n)** (تجارت) بنیادی پیداوار ۔

**Basicerite : (n)** عنکبوت اور دوسرے کیڑوں کی

چھونی کا دوسرا حصہ ۔

**Basicity : (n)** ( کیمیا ) اساسیت : القلی سے ملنے کی قوت : گرفت تیزاب ۔

**Basicity of an acid :** ( کیمیا ) تیزاب کا کھاری پن ۔

**Basidiospore : (n) ["Basid-um"+"spore"]** وہ نمک جو تخمک خانے کے آخری حصے میں پیدا ہوتا ھے ۔

**Basidium : (n) [Gr."basis"+"idion"]** تخمک خانہ : اساسیہ ۔

**Basifugal : (a) [L."basis+fugal+"-al.]** پیندی سے الگ رھنے والا : اساس گزیر : بالا نمو ۔

**Basifugally : (adv)** پیندی سے ھٹ کر ۔

**Basigenic : (a)** اساس زا ۔

**Basigynium : (n) [Gr."basis+gyne"+-ium]** ثمر ستون ۔

**Basihyal : (n) [Gr."basi"-s+hyoid+-al.]** ( حیوانیات ) اساس لامی : جسم لامی ۔

**Basil : (n) [L."basilisca"]** ریحان ، نازبو : کالی تلسی ۔

**Basil : (n) [appr. corrupt f. Fr."basaue"]** دیکھو Basan

**Basilar : (a) [mod. L."basilaris"]** (١) کھوپڑی کے نچلے حصہ کا یا اس سے متعلق یا اس سے نزدیک کا ۔ (٢) اساسی : قاعدی : فرشی ۔

**Basilar lobes : (n)** اساسی لحقہ : فرشی فصوص ۔

**Basilar membrane : (n)** ( لسانیات ) بنیادی جھلی : بنیادی ( کان ) فرشی جھلی ۔

**Basilar metabolism : (n)** اساسی استحالہ : اساسی تحول ۔

**Basilar narcosis : (n)** اساسی تحزیر ۔

**Basilarplate : (n)** ( حیوانات ) اساسی تختی ۔

**Basilary : (a) [See Basilar]** کھوپڑی کے نچلے حصے کا یا اس سے متعلق ۔

**Basilic : (a) [L. "basilicus"]** شریانی ۔

**Basilic : (n) [L."basilica"]** (١) قصر : محل : وسیع مستطیل کمرہ : گرجا کا ھال ۔ (٢) قسطنطین کے بنائے ھوئے سات گرجاؤں میں سے ایک گرجا کا نام : کلیسائی باسلیق ۔

**Basilica : (n) [L."basilica]** دیکھو Basilic

**Basilical : (a)** شریانی ۔

**Basilical : (a)** کلیسائے باسلیق کا یا اس سے متعلق ۔

**Basilican : (a)** قصر : محل ، گرجا ھال سے متعلق یا مشابہ ۔

**Basilicanism : (n)** کلیسائی باسلیق کی پیروی ۔

**Basilicate : (a) [Basilica+-ate]** کلیسائی باسلیق ، قصر ، محل کیطرح بنا ھوا ۔

**Basilicon / -um : (n) [L."basilicum"]** مرھم : روغن : مومیا ئی ۔

**Basilics : (n) [L."basilica"]** جسٹینین کے قانون کا مجموعہ جو شہنشاہ Basil اور Leo کے حکم سے یونانی زبان سے لاطینی زبان میں ترجمہ ھوا تھا ۔

**Basilidian : (a) [L."Basilides"+ -ian]** اسکندریہ کے فلسفی بیسلیڈ یا اس کے فلسفہ سے متعلق یا اس سے اخذ کیا ھوا ۔

**Basilisk : (n) [L."basiliscus"]** (١) افعی : قدیم افسانوں کا سانپ جس کے متعلق کہا جاتا ھے کہ مرغی کے انڈے سے پیدا ھوا تھا اور جس کے سانس اور آنکھ میں بھسم کرنے کی قوت تھی ۔ (٢) امریکہ کا گرگٹ جس کے بدن میں ھوا کا پھکنا ھوتا ھے ۔ (٣) ایک قسم کی پیتل کی توپ جس سے دو سو پونڈ وزنی گولہ پھینکا جاتا تھا ۔ (٤) ( مجازاً ) قاتل : مہلک : ساحرانہ : مسحورکن ۔

**Basiliskian : (n)** افعی ، گرگٹ : توپ وغیرہ سے متعلق ۔

**Basin : (n) [late L."bacchinon"]** (١) تسلہ : چلمچی : لگن ،

Basis of social thought : عمرلنیاتی تفکر کی بنیاد ۔

Basisolute : ( n ) [ L. "basis + solutus " ] ( نباتیات ) وہ پتیاں جو نقطہ آغاز کے نیچے پیندی پر پھیلی ہوئی ہوں ۔

Bask : ( v ) [ ON ] ( ۱ ) دھوپ کھانا ؛ دھوپ میں بیٹھنا یا پڑے رہنا ۔ ( ۲ ) لطف اندوز ہونا یاخوش ہونا یا محظوظ ہونا ۔

Basket : ( n ) [ ME. ] ( ۱ ) ٹوکرا ؛ ٹوکری ؛ پٹاری ؛ ڈلیا ؛ جھابا ؛ گھاس یا بید کا ٹوکرا ؛ بید کا دستانہ ( جو پٹے بازی میں استعمال ہوتا ہے )۔ ( ۲ ) ( فوجی ) بید یا لوہے وغیرہ کی تیلیوں کی ٹوکری جس میں مٹی بھری جاتی ہے ۔ ( ۳ ) گلدستہ ؛ پھول پتیوں کے ساتھ۔ ( ٤ ) بید یا تار کی جالی جو ٹوپی وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے ۔ ( ٥ ) ٹوکری بھر ؛ بھر ٹوکرا ۔ ( ٦ ) کوئی ٹوکری نما شئے ۔

Basket : (v) (۱) (مجازاً) کسی چیز کو ٹوکری میں رکھنا یا ڈالنا ۔ (۲) ردی کی ٹوکری میں ڈالنا؛ (مجازاً) پھینک دینا ؛ رد کردینا ۔

Basket-ball : (n) ایک کھیل جو ایک گیند کے ساتھ کھیلا جاتا ہے؛ اس میں پانچ پانچ کھلاڑیوں پر مشتمل دو ٹیمیں ہوتی ہیں اور اگر عورتیں ہوتی ہیں تو چھ چھ ہوتی ہیں ۔

Basket beagle : (n) ایک چھوٹے قسم کا کتا جو خرگوش کا شکار کرتاہے ۔

Basket boat : (n) بید کی بنی ہوئی کشتی ؛ ہندوستان کی وہ گول ٹوکری جس میں چمڑا لگا رہتا ہے ۔

Basket button : (n) ٹوکری کا نقش بنا ہوا دھات کا بٹن ۔

Basket fish : (n) ستارہ ماھی کی ایک جنس ۔

Basket hare : (n) وہ خرگوش جسے ٹوکری سے نکال کر کتے سے رگیدوایا جاتا ہے ۔

تشت ؛ آب گیر ؛ حوض ؛ تالاب ۔ (۲) نشیبی زمین ۔ (۳) مصنوعی بندرگاہ ۔ (٤) وادی ؛ وادی دریا ؛ دریا گزار ۔ (٥) زمین کے اندر کی معدنیاتی تہیں جو ہر طرف سے ایک مرکز پر مائل بہ نشیب ہوں ۔ (٦) گودی جس میں سیل دروازہ ہو ۔ (۷) ترازو کا پلہ ۔ (۸) ایک مقعر آلہ جو محدب شیشہ بنانے میں کام آتا ہے ۔ (۹) دریا گذار ۔ (۱۰) ( کیمیا ) بیسن ۔

Basined : (a) چلمچی ، لگن ، تشت وغیرہ رکھا ہوا ۔

Basinet/ Basnet : ( n ) [ OF."bacinet" ] ایک قسم کا خود ۔

Basinful : ( a ) چلمچی بھر ۔

Basing : ( n ) بنیاد ۔

Basing membrane : ( n ) بنیادی جھلی ۔

Basing point : ( n ) ( تجارت ) نقطہ بنیاد ، نشان بنیاد ۔

Basing rate : ( n ) ( تجارت ) شرح بنیاد ۔

Basing tariff : ( n ) ( تجارت ) ٹیرف بنیاد ۔

Basiophthalmite : ( n ) [ Gr."basis + ophthalmos"+ -ITE ] ( حیوانی عضویات ) خول والے حیوانات کی آنکھ کی ساقہ کا سب سے نچلا جوڑ۔

Basipodite : ( n ) [ Gr."basis + pod"+ -ITE ] ( حیوانی عضویات ) عنکبوت اور دوسرے کیڑے کے پیر کا دوسرا حصہ ؛ ( حیوانیات ) اساس پیر ۔

Basis : ( n ) [ L."basis " ] ( ۱ ) بنیاد ؛ اساس ؛ قاعدہ ۔ ( ۲ ) اساسی عنصر ؛ جزء اصلی ۔ ( ۳ ) اصل اصول ۔ ( ٤ ) ابتدا ۔ ( ٥ ) متفق علیہ امر ۔ ( ٦ ) فوجی صدر کیمپ ۔ ( ۷ ) پایہ ؛ زینہ ۔

Basis of articulation : = ( Point of articulation) ( لسانیات ) مخرج ؛ مقام تلفظ ۔

Basis of estimate : ( تجارت ) جواز تخمینہ ۔

**Basket hill : ( n )** تلوار کا ٹوکری نما قبضہ ؛ ( بید کے کام کا ) قبضہ ؛ دستہ ؛ موٹھ۔

**Basket - hilted : ( a )** ( بید کے کام کا ) قبضہ یا دستہ لگا ہوا ۔

**Basket osier : ( n )** ایک قسم کی بید ۔

**Basket work : ( n )** بید وغیرہ کو آپس میں بن کر کوئی ڈھانچہ بنانا یا اس کی بنی ہوئی نقل۔

**Basketful : ( n )** بھر ٹوکری ؛ ٹوکری بھر ۔

**Basketing : ( n )** بید کا کام کرنا ؛ ٹوکری بنانا ۔

**Basketry : ( n )** ٹوکری سازی ؛ بید کا کام۔

**Basking : ( n )** دھوپ کھانا ؛ دھوپ کھانے والا ۔

**Basking shark : ( n )** ایک قسم کا نہنگ ( شارک ) جو سب سے بڑا ہوتا ہے اور جس کی لمبائی چالیس فٹ ہوتی ہے اور جس کی عادت ہوتی ہے کہ وہ پانی کی سطح پر دھوپ کھانے کے لئے پڑا رہتا ہے ۔

**Bason : (n)** دیکھو Basin

**Bason : ( n )** نمدہ جمانے یا ٹوپی بنانے کی تپائی ۔

**Bason : ( v )** نمدہ جمانا ۔

**Basophilia : ( n ) [ "baso"(basis )+"philia" ]** اساس پسندی ۔

**Basque : ( a ) [ Late L. "Vasco" ]** ( ۱ ) بسکائی ؛ مغربی پیرے نیز کی غیر آریائی زبان یا باشندہ ۔
( ۲ ) انگیا کی جھالر ؛ جھالر دار محرم ۔

**Basque: ( n )** ( ۱ ) بسکے کا یا اس سے متعلق ۔
( ۲ ) بسکائی زبان کا یا اس سے متعلق ۔

**Basqued : ( a )** جھالر دار محرم پہنے ہوئے۔

**Basquine : ( n ) [ Late L."vasco" ]** بسکائی اور اسپینی عورتوں کے پہننے کا ایک منقش بیرونی سایہ ۔

**Bass/Basse : ( n ) [ A phonetic corruption of BARSE ]**
ایک قسم کی مچھلی ؛ پن بھیڑیا ؛ ایک خاردار مچھلی ؛ کتونا ۔

Black bass : Hunon کی جھیل کا کتونا۔

**Bass / Basse : ( n ) [ Phonetic corruption of BAST ]** (۱) لیموں کےدرخت کی اندر چھال جو چٹائی اور ٹوکری بنانےمیں کام آتی ہے ۔
( ۲ ) نخل وغیرہ کے درخت کا ریشہ جس سے برش ، رسی وغیرہ بناتے ہیں ۔
( ۳ ) نخل کے ریشہ سے بنی ہوئی چٹائی ، بیگ وغیرہ ۔

**Bass : ( n )** وہ سلیٹی پتھر جو نباتی مادے کے داغ سے سیاھی مائل ہوگیا ہو ۔

**Bass : ( n )** Bass کمپنی کی بنی ہوئی شراب ۔

**Bass : ( a & n ) [ME. "bas", "base" ]** ( ۱ ) گہری آواز والا ۔
( ۲ ) زیر ؛ نیچا سر۔
( ۳ ) نیچی آواز والا سر ۔

Through-bass : موسیقی کا اصول یا نظریہ ۔

**Bass : ( v )** اونچی آواز سے بولنا ۔

**Bass- bar : ( n )** لکڑی کا مستطیل ٹکڑا جو سارنگی وغیرہ کے اندر لمبائی میں مضبوط کرنے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔

**Bass baritone : ( n )** bass اور tenor کے درمیان کی آواز یا ایسی آواز رکھنے والا گویّا ۔

**Basse danse : ( n ) [ Fr.]** پندرھویں صدی کا پر شوکت درباری رقص۔

**Bass - horn : ( n )** ایک قسم کا الغوزہ جس کا منھ میں لینے والا حصہ پیالہ نما ہوتا ہے ۔

**Bass-viol : ( n )** سارنگی کی قسم کا ایک باجا ۔

**Bass voice : ( n )** گہری آواز یاگہری آواز والا ۔

**Bass- wood : ( n )** لیموں کے درخت کی لکڑی ؛ امریکی لیموں یا اس کی لکڑی ۔

**Basset : (n) [F."basse"]** ( ۱ ) تاش کا ایک کھیل ( متروک ) ۔
( ۲ ) پرت کا ابھرا ہوا حصہ ؛ اٹھی ہوئی تہ ۔

**Basset : ( n )** چھوٹے پاؤں کا شکاری کتا ۔

**Basset : ( v )** ابھرنا ؛ نکلنا ؛ اٹھنا ۔

Basset-horn : ( n ) [ It."corno di bassetto" ] ایک قسم کی بانسری -

Basseting : ( n ) ابھار : ابھری ہوئی پرت -

Bassette / Bassetto : ( n ) سارنگی کی قسم کا ایک چھوٹا باجا -

Bassia : ( n ) [ mod. L. ] گرم ملکوں میں پایا جانے والا ایك درخت جس کے بیج سے مکھن کی طرح تیل نکالا جاتا ھے -

Bassinet : ( n ) [Fr. "bassin" ] ( ۱ ) بچوں کی گاڑی -
( ۲ ) بید کی گاڑی -
( ۳ ) بید کا جھولا جس کے ایك سرے پر ٹپ ( ھوڈ ) رھتا ھے -

Basso : ( n ) [ It. ] گھری اواز والا گویّا -

Basso-relievo/-rilievo : ( n )
دیکھو Buss Relief : ابھرواں کام نبات کاری : ( تعمیرات ) کم ابھرواں مجسم -

Bassoon : (n) [F."basson"] الغوزہ -

Bassoonist : ( n ) الغوزہ بجانے والا -

Bassorin : ( n ) [ f. "basaora" + - IN ] ایك قسم کا گوند -

Bast : ( n ) [ OE."baest" ] ( ۱ ) لیموں کی اندرونی چھال جس سے چٹائی یا ٹوکریاں بنائی جاتی ھیں - ( ۲ ) زیرفون کی انتر چھال - ( ۳ ) کسی درخت کی نرم ، لوچدار چھال یا ریشہ -

Bastard : ( n ) [ OF."bastard" ] ( ۱ ) ناجائز اولاد : حرامی لڑکا : ولدالزنا : حرامزادہ - ( ۲ ) غیر مستند - ( ۳ ) جھوٹا ' بنا ھوا : ادنا - ( ٤ ) دغلا - ( ٥ ) (نباتیات) کسی دوسرے نوع کے مشابہ - ( ٦ ) اسپین کی ایك میٹھی شراب : کوئی میٹھی شراب - ( ۷ ) بحر روم میں چلنے والا جہاز - ( ۸ ) ایك موٹی بھوری چینی جو پہلے جوش کے بیکار رس سے نکالی جاتی ھے : وہ ڈھانچہ جس سے چینی نکلتی ھے -

Bastard : ( a ) ( ۱ ) حرامی : دغلا : مصنوعی : غیر اصلی : آمیختہ : کھوٹا - ( ۲ ) بے وضع ' بے ڈھنگا : خصوصاً وہ ریتی جو نہ موٹی تراش کی ھو اور نہ مھین تراش کی - ( ۳ ) ( طباعت ) وہ ٹائپ جو ڈھالنے میں چھوٹی بڑی ھو جائے - ( ٤ ) سر ورق کے پہلے والے صفحہ پر کا مختصر عنوان -

Bastard branch : ( n ) وہ شاخ جو خود بخود جڑ سے نکل آتی ھے یا اس جگہ سے جہاں سے ضرورت نہیں ھوتی -

Bastard slip : ( n ) درخت کی وہ شاخیں جو زمین کے اندر ھوتی ھیں اور زمین سے درخت کی غذا کھینچتی ھیں -

Bastard wing : ( n ) زائد پنکھ جس میں چھوٹے چھوٹے پنکھ ھوتے ھیں -

Bastardization : ( n ) حرامی قرار دینا -

Bastardize : ( v ) ( ۱ ) ناجائز یاحرامی قرار دینا - ( ۲ ) بدتر یاخراب کرنا یا ھونا -

Bastardy : ( n ) [ OF."bastardie" ] ( ۱ ) حرامی ھونا : حرامی پن : ( مجازاً ) نا معقول : غیر مناسب - ( ۲ ) حرامی بچہ پیدا کرنا : زنا -

Bastardy order : ( n ) وہ حکم نامہ جس کی رو سے حرامی لڑکےکی پرورش اس کےمفروض باپ کے ذمے کی جائے -

Baste : ( v ) [ OF. "bastir" ] ( ۱ ) کچی سلائی کرنا : ٹپا ڈالنا - ( ۲ ) ( مجازاً ) جلدی میں اور ڈھیلا پن سے ترتیب دینا -

Baste : ( v ) ( ۱ ) گوشت کو ( بھونتے وقت ) چرب کرتے جانا کہ جل نہ جائے : کباب پر گھی کا پچارہ دینا - ( ۲ ) ( موم بتی بنانے میں ) بتی پر پگھلا ھوا موم ڈالنا -

Baste : ( v ) ٹھونکنا : پیٹنا : ڈنڈے سے لگانا -

Baste : (n) دیکھو Best

Bastel house : ( n ) [ f. "bastel" ] محفوظ مکان : مستحکم مکان -

Basten : ( n ) [ OE."baesten" ] کسی درخت کی انتر چھال کے ریشہ سے بنی ھوئی شنئے -

Bastide : ( n ) [ Fr."bastida" ] جنوبی فرانس کے دیہات میں

امراء کا مکان ۔

Bastile /- ille : ( n ) [ late L. "bastilia" ] ( ۱ ) قلعہ ؛ گڑھی ؛ قلعہ کا برج یا مینارہ ۔ ( ۲ ) پیرس کا پرانا قلعہ جس میں شاہی مجرم قید کئے جاتے تھے یہ قلعہ ۱۷۸۹ء میں مسمار کردیا گیا تھا۔ ( ۳ ) قید خانہ ۔ ( ٤ ) ( محاصرہ کے عمل میں ) پہیہ دار لکڑی کا مینار ' محاصرہ کرنے والی فوج کے رہنے کی جھونپڑیوں کا سلسلہ جو چاروں طرف سے خندقوں سے محفوظ رهتا ھے ۔

Bastill / -tle : ( v ) [ OF. "bastiller" ] Bastille میں قید یا بند کردینا ۔

Bastillion : ( n ) چھوٹا قلعہ : مستحکم مینار ۔

Bastinade /-onade : ( n ) ( ۱ ) ڈنڈے کی ضرب خصوصاً تلوے پر ۔ ( ۲ ) تلوے پر ڈنڈے کی مار (پرانے زمانے میں ایک قسم کی سزا) ۔

Bastinado : ( n ) [Sp."bastanada" ] دیکھو Bastinade

Bastinado : ( v ) تلوے پر ڈنڈے مارنا ۔

Bastion : ( n ) [ It."bastione" ] ( ۱ ) برج ۔ ( ۲ ) پشتہ نما ۔ ( ۳ ) فصیل ۔ (٤) ( تاریخ ) قلعہ کا برج ۔

Bastioned : ( n ) برج دار : پشتہ نما سے دفاع کیا ھوا ۔

Bastionet : ( n ) چھوٹا برج ؛ پشتہ نما یا فصیل ۔

Bastite : ( n ) [ " Baste" in the Hartz mountain + -ITE ] ( معدنیات ) کانسے کے رنگ کا یا سنہرے رنگ کا خام برکدار چتکبرا پتھر ( حجرالمحیا ) ؛ ( تاریخ ) قلعہ ۔

Basto : ( n ) [ Sp.] تاش کے quadrille یا ombre کھیل میں چڑیا کا اکا ۔

Bastonite : ( n ) [ f. Bastoigue in Luxenibourg+ - ITE ] ابرک کی ایک قسم ۔

Basyle : ( n ) [ Gr. "basis + yle " ] دیکھو Bashyle

Basylous : ( n ) آکسیجن سے ملکر کسی نمک کا بنیادی جزو بننے والا ۔

Bat : ( n ) [ ME." bakke " ] چمگادڑ ۔

Bat : (n) [OF."batte"] (۱) بلہ ' تھاپی ۔ (۲) ضرب ۔ ( ۳ ) دھوپ میں سکھائی ھوئی اینٹ ' وہ اینٹ جس کا ایک سرا مسلم اور دوسرا سرا ٹوٹا ھوا ھو ۔ ( ٤ ) کوئلہ کی تہ میں پایاجانے والا سلیٹ نما پتھر ۔ ( ٥ ) ٹوپی بنانے میں کام آنیوالا نمدہ بنایا ھوا رواں ۔ ( ٦ ) روئی کی چادر لحاف بنانے کے لئے ۔ ( ۷ ) ( امریکی Slang ) بدمزاج : بدصورت عورت ۔ ( ۸ ) کسی دوسرے ملک کی زبان ۔ ( ۹ ) ( حیوانیات ) چمگادڑ ۔

Bat : ( n ) [ L. "bastum" ] ( ۱ ) خرجی ۔ ( ۲ ) سوا ۔

To have bat in the belfry : بیوقوف ' خبطی یا پاگل ھونا۔

Bat : ( v ) ( ۱ ) بلّے سے کھیلنا ۔ ( ۲ ) بلّے سے مارنا ' مارنا ' متواتر مارنا ۔ ( ۳ ) جلد بازی اور بے پروائی میں کسی چیز کو لکھنا ۔ ( ٤ ) غور خوض کرنا ۔ ( ٥ ) آوارہ گردی کرنا ' بے مقصد پھرنا ۔

Bat : ( v ) عقاب کی طرح پر پھڑپھڑانا ۔

To bat the eyes : ( ۱ ) کنکھی مارنا ' پلک جھپکانا ۔ ( ۲ ) آنکھ مچمچانا ۔

Bat-eyed : (a ) شب پرہ چشم : چمگادڑ جیسی آنکھ والا ۔

Bat-fish : ( n ) ایک قسم کی چپٹی مچھلی ۔

Bat - fowl : ( v ) رات میں پرندوں کا شکار کرنا ( تیز روشنی سے اندھا کر کے یا چھڑی سے مار کر یا جال میں پھنسا کر ) ۔

Bat-horse : ( n ) باربرداری کا گھوڑا ۔

Bat - minded : ( a ) تیرہ دماغ : کند ذھن ' کوڑھ مغز ۔

Bat money : ( n ) باربرداری کا بھتہ ۔

Bat mule : ( n ) باربرداری کا خچر ۔

Bat pay or allowances : ( n) دیکھو Bat money

Bat shell : ( n ) گھونگے کی قسم کے ایک کیڑے کی جنس ۔

Bat tick : ( n ) وہ طفیلی کیڑا جو چمگادڑوں میں لگتا ھے۔

Batardeau : ( n ) [ Fr."bastardeau" ] ( ۱ ) کوٹھی پل بنانے میں زیر آبی صندوقچہ ۔ ( ۲ ) قلعہ کے گرد کی خندق کے آر پار بنائی ہوئی دیوار ۔

Batata: ( n ) [ Sp.] ویسٹ انڈیز کا ایک پودا جسے ھسپانی آلو یا شکر قند بھی کہتے ھیں ۔

Batavian : ( a ) [ L. "Batavia" ] بٹاویا کا رھنے والا : ولندیزی ۔

Bathlind : ( a ) اندھا پٹ : بالکل اندھا ۔

Batch : ( n ) [ ME."bache", "bacche" ] ( ۱ ) ( ایک ھی ) جتھے میں ۔ ( ۲ ) روٹیوں کا گھان ۔ ( ۳ ) روٹی کی ایک گھانی کے لئے گندھا ھوا آٹا ۔ ( ٤ ) جھتا ۔ (۵) قسط ۔ ( ٦ ) کسی چیز کا مجموعہ ۔

Batch : ( v ) ( ۱ ) بنانے کے لئے ضروری سامان اکٹھا کرنا ۔ ( ۲ ) ایک دستہ کے لئے ضروری سامان ناپ تول کر دینا ۔

Batch costing : ( n ) ( تجارت ) جتھی قیمت ۔

Batch distillation : ( n ) غیر مسلسل کشید ۔

Batch variation : ( n ) ( شماریات ) جتھی اختلاف ۔

Bate : ( v ) [ late L. "battere" ] ( عقاب بازی ) پروں کا بے چینی سے پھڑپھڑانا اور مٹھی سے اڑ جانا ۔

Bate : ( v ) (۱) کم کرنا : تخفیف کرنا : گھٹانا : ( مجازاً ) نیچا دکھلانا : بے قدری کرنا ۔ ( ۲ ) کند کرنا۔ (۳) زور گھٹانا : روکنا ( سانس کا ) ۔ ( ٤ ) الگ کرنا ' کاٹ دینا : علاحدہ کرنا: محروم کردینا۔ (۵) منھا کرنا ۔

To bate one's ace : تھوڑی سی تخفیف کرنا ۔

To bate one's breath : سانس روکنا ۔

Bate : ( v ) ( چرم سازی ) چمڑے کو محلول میں ڈبونا ۔

Bate : ( n ) چمڑا صاف کرنے کا ( القلی ) محلول ۔

Bateau : ( n ) ( Pl . bateaux ) [ F. "batel" ] کشتی ۔

Bath : (n) ( Pl. baths )[OTeut."bapom" ] ( ۱ ) غسل : اشنان ۔ ( ۲ ) نہانے کا برتن ۔ ( ۳ ) غسل خانہ ' حمام ۔ ( ٤ ) صحت گاہ ، وہ شہر جہاں صحت بخش چشموں میں غسل کرنے کے لئے لوگ جاتے ھیں ۔ ( ۵ ) ایک اعزازی درجہ ۔ ( ٦ ) غسل خانہ کا پانی ؛ ( مجازاً ) بدن کو ڈھانک لینے والی کوئی چیز جس سے غسل کا اثر پیدا ھو ۔ ( ۷ ) ( کیمیا ) اونچے درجہء حرارت پر گرمی کو یکساں پیدا کرنے کا آلہ جیسے Sand bath- ( ۸ ) ( تصویر کشی ) ایک محلول جس میں تصویر لینے کی پلیٹ یا تصویر ڈبوتے ھیں ؛ وہ ظرف جس میں محلول ھو ۔ ( ۹ ) ( خام دھات کو صاف کرنے کا فن ) بھٹی میں پگھلے ھوئے مادے کا مجموعہ ۔ ( ۱۰ ) تیرنے کا تالاب ( Swimming pool ) ۔

Order of the Bath : انگلستان کا ایک بلند اعزاز درجہ ۔

Sand bath : ( کیمیا ) سینڈباتھ ' بالو برتن ۔

Bath : ( n ) باتھ : سمرسٹ شائیر میں ایک شہر کا نام جہاں گرم پانی کے چشمے ھیں ۔

Bath : ( n ) [ Heb. ] سیال شئے ناپنے کا ایک عبرانی پیمانہ جو تقریبا ساڑھے چھ گیلن کے برابر کا ھوتا ھے ۔

Bath : ( v ) ( ۱ ) غسل دینا ۔ ( ۲ ) غسل کرنا ۔

Bath brick : ( n ) دھاتوں کے صاف کرنے کا مسالہ ۔

Bath buna : ( n ) ایک قسم کا میٹھا بسکٹ ۔

Bath chair : ( n ) معذوروں یا اپاھجوں کے لئے ایک پہیا دار کرسی ۔

Bath post : ( n ) ایک قسم کا ( کاغذ) خط لکھنے کا ۔

Bath robe : ( n ) گرم یا جاذب کپڑے سے بنا ھوا ٹخنوں یا گھٹنوں تک لمبا چغہ جو غسل سے پہلے یا بعد میں یا صبح اٹھ کر پہنا جاتا ھے ۔

Bath room : ( n ) ( ۱ ) حمام : غسل خانہ ۔ ( ۲ ) بیت الخلا ۔

Bath stone : ( n ) : دانہ دار پتھر جو Bath میں پایا جاتا ھے ؛ سنگ باتھ ۔

Bathe : ( v ) ( ۱ ) ( پانی ، گرد یا بالو وغیرہ میں نہلانا یا نہلا دینا ۔

( ۲ )پانی میں غوطه دینا : ڈبونا ۔
( ۳ ) ڈبونا ۔( ٤ ) ڈھك لینا ، چھپا لینا :
( ھوا وغیرہ کی طرح ) پھیلنا ۔
( ٥ ) غسل لینا : غسل کرنا : تیرنا ۔
( ٦ ) محو ھوجانا ۔

To bathe in blood : ( مجازاً ) خون بہانا : خون خرابه کرنا ۔

Bathe : ( v ) نہانا : غسل کرنا : شناوری ۔

Bather :( n ) نہانے والا : غسل کرنے والا ( خصوصاً دریا یا سمندر میں ) ۔

Bathetic : ( a ) [ irreg. f. "bathos" ] جس میں ترقی معکوس ھو : ( نظم وغیرہ ) جس میں تنزل ھو ۔

The bathetic : = (Bathos) بیتھوس : ترقی معکوس ۔

Bathing : سمندر یا ندی میں غسل کرنا ۔

Bathing beauty : ( n ) غسل کے لباس میں ملبوس حسین عورت خصوصاً جو مقابله حسن میں کامیاب ھوتی ھے ۔

Bathing machine : ( n ) کاٹھ کا ایك پہیا دار غسل خانه جس میں بیٹھ کر سمندر میں نہاتے ھیں ۔

Bathing suit : ( n ) غسل کا لباس ۔

Bathmetal : ( n ) ایك فلزی مرکب جس میں ۳ یا ٤ اونس جسته ایك پونڈ تانبے کے ساتھ ملا رھتا ھے ۔

Bathmism : ( n ) [ Gr."bathmos" + - ISM] ( حیاتیات ) فرضی قوت نمو یا قوت رشد ۔

Bathochromic : ( a ) (کیمیا ) بیتھو کرومك ۔

Bathometer : ( n ) [ Gr."bathos + metron" ] پانی کی گہرائی ناپنےکا ایك آله ۔

Bathoolite : ( n ) دانه دار پتھر جو Bath میں پایا جاتا ھے ۔

Bathos : ( n ) [ Gr. " Bathos" ] ( ۱ ) ترقی معکوس : بلندی سے یکا یك پستی میں گرنا : تنزل : سقوط - ( ۲ ) ( کلام میں ) رکاکت ۔
( ۳ ) موقع محل کے لحاظ سے بہت گری ھوئی بات ۔( ٤ ) پستی : گہرائی ۔
( ٥ ) حد سے زیادہ گھسی پٹی بات کہنا : دلگدازی جس میں خلوص نه ھو ۔

Bathybius : ( n ) [ Gr. "bathys" + " bios" ] ایك لیس دار ماده جو بحر اوقیانوس کی ته میں پایا جاتا ھے : غیر نامیاتی ماده ۔

Bathymeter : ( n ) سمندر کی گہرائی ناپنےکا آله ۔

Bathymetric : ( a ) سمندر یا دریا وغیرہ کی گہرائی کی پیمائش سے متعلق ۔

Bathymetrical : ( a ) خط ساحل سے متعلق : سمندر وغیرہ کے روپ ریکھا سے متعلق ۔

Bathymetrically : ( adv ) گہرائی کی پیمائش کی رو سے ۔

Bathymetry : ( n ) سمندر میں گہرائی ناپنےکا علم و فن ۔

Bating : ( prep ) سوا : الا ' بجز : باستثناء ۔

Batiste : (n) [ F."batiste" ] (۱) کیمبرك کا فرانسیسی نام ۔
( ۲ ) باریك اور نرم سوتی ,ریشمی اونی کپڑا : اس کپڑے کا یا اس سےمتعلق ۔

Batman : ( n ) [ Turk. ] ایرانی اور ترکی کا بات ۔

Batman : ( n ) باربرداری کے گھوڑے کا سائیس : فوجی افسر کا اردلی ۔

Baton : ( n ) [ OF."baston " ] ( ۱ ) عصا : کانسٹبل کا ڈنڈا ۔( ۲ ) ( نقابت ) مارکه ۔
( ۳ ) ( موسیقی ) بینڈ ماسٹر کی وہ چھڑی جس کے اشارے سے وہ باجا بجانے کی ھدایت کرتا ھے۔( ٤ ) کسی عھدہ کی علامت ۔
( ٥ ) لمبی روٹی ۔

Baton ( v ) ڈنڈے مارنا : موسیقی میں ھدایت دینا ۔

Batoned : ( a ) ( ۱ ) عھدے کی علامت زیب تن کئے ھونے یا اس سے مرصع ۔
( ۲ ) خاندانی نشان کا مارکه دیا ھوا ۔

Batrachia : ( n ) [ Gr. "Batrachian" ] صفدغ : وہ جانور خصوصاً مینڈك اور ٹوڈ وغیرہ جن کی دم اور گلپھڑے جھڑ جاتے ھیں : غوك ۔

Batrachian : ( a ) صفدغی : مینڈك : ٹوڈ وغیرہ کا یا ان سے متعلق : غوکی ۔

Batrachite : ( n ) [ Gr. "batrachites " (lithos ) ] ( ۱ ) مینڈك کی رنگ سے مشابه ایك پتھر ۔

(۲) متحجر صفدغی جانور ۔

Batracho : [ Gr."batrachos" ] جزو ترکیبی بمعنی مینڈک ۔

Batrachoid : ( a ) [ Gr." batracho" ( s ) + ides ] مینڈک جیسا ۔

Batrachomyomachy : ( n ) [ Gr."batrachomyomachia" ] رزمیہ انداز کی مضحک نظم جس میں مینڈک اور چوھے کی لڑائی دکھائی گئی ھے ( ھومر کے عہد کی ) ۔

Batrachophagous : ( a ) غوک خوار ؛ مینڈک کھانے والا ؛ مینڈک خوار ۔

Batrachophobia : ( n ) مینڈک وغیرہ سے ڈر ۔

Bats : ( n ) پاگل پن ؛ مخبوط الحواس ۔

Batsman : ( n ) (۱) کرکٹ کا بلہ باز ۔ (۲) وہ شخص جو ھوائی جہاز کی رھنمائی دو بلّوں سے کرتا ھے ۔

Batta : ( n ) [ Canarese. "bhatta" ] بھتہ ۔

Batta : ( n ) [ Urdu ] بٹہ ۔

Battalia pie : ( n ) [ F. "beatilles" ] پائی کے اندر کی چٹ پٹی چیزیں ۔

Battalion : ( n ) [ It. "battaglione " ] (۱) فوجی دستہ ۔ (۲) پلٹن ۔ (۳) انجنیروں کی جماعت ۔ (٤) ھم مقصد لوگوں کی ایک جماعت ۔

God is for the big battalions : خدا بڑے جتھوں کے ساتھ ھوتا ھے ۔

Battel / Batell : ( n ) ( اب صرف جمع میں ) اکسفورڈ کے کالجوں میں طالب علموں کے قیام وطعام کا بل ۔

Battel : ( v ) ( اکسفورڈ کی یونیورسیٹی ) قیام و طعام کا حساب و کتاب کالج میں رکھنا ۔

Batten : ( n ) [ var. of BATON ] (۱) لکڑی کی بلیاں یا پٹیاں جن سے مکانوں کے فرش بنائے جاتے ھیں ۔ (۲) ضامن : لکڑی کی پٹی جو کواڑ کے تختوں کو جڑا رکھنے کے لئے لگائی جاتی ھے ۔ (۳) بادبان کو رگڑ سے بچانے کے لئے کوئی لکڑی کی پٹی لگا دی جاتی ھے ۔ (٤) وہ چوبی ڈنڈا جس سے جھولے کا کھٹولا لٹکایا جاتا ھے ۔

Batten : ( n ) [ corrupt. f. F."battant " ] کرگھے کی پٹی ؛ لکڑی کی پٹی جس سے بنتے وقت دھاگوں کو کس دیتے ھیں ۔

Batten : ( v ) [ON."batna" ] (۱) فربہ ھونا ؛ بسیارخوری کرنا ؛ تیارھونا ؛ موٹا تازہ ھونا ؛ ڈٹ کے کھانا ۔ (۲) ( مجازاً ) دوسروں کا حق مار کرترقی کرنا ۔ (۳) زرخیز ھونا ؛ حد سے زیادہ پھیلنا ( پودوں کا ) ۔

Batten : ( v ) کسی چیز کو لکڑی کی پٹیوں سے مضبوط کرنا ۔

To batten down : جہاز کے حوض کو بند کرنا ۔

Battener : ( n ) مستحکم کرنے والا ۔

Batter : ( v ) [ ME. f. "bat- " ] (۱) مارمار کے گرا دینا ؛ توڑ دینا ؛ مسمار کردینا ؛ گولہ باری کرنا ۔ (۲) صورت بگاڑ دینا ۔ (۳) کسی شئے میں ٹھونکنے پیٹنے سے گڑھے ڈال دینا ۔ (٤) ( مجازاً ) سخت نکتہ چینی کرنا ؛ خوب خبر لینا ۔ (۵) متواتر استعمال سے گھس جانا ( ٹائپ کا ) ۔

Batter : ( v ) [ F."abattre" ] ( دیوار وغیرہ ) گاؤ دم ھونا ؛ نیچے سے چوڑا اور اوپر سے پتلا ھونا ( دیوار کا ) ۔

Batter : ( n ) [ f. " BATTER"(v)] (۱) پٹھی ، لپٹی (جو کسی پکوان کےلئے سب اجزاء کو پھینٹ کے بناتے ھیں ) ۔ (۲) سیسے کے حروف کی پلیٹ یا ٹائپ کا نقص ۔

Batter : ( n ) ( دیوار کی ) کجی ؛ عمود سے دیوار وغیرہ کا ڈھلوان ۔

Batter : ( n ) = (Batsman ) بلے باز ؛ بیٹ مین ۔

Batterable : (a) توڑ دینے کے لائق ؛ مسمار کردینےکے لائق ۔

Batterer : ( n ) توڑ دینے والا ؛ مسمار کردینے والا ؛ سخت نکتہ چینی کرنے والا ۔

Batteries in parallel : ( طبیعیات ) متوازی بیٹریاں ۔

Batteries in series : ( طبیعیات ) سلسلہ وار بیٹریاں ۔

Battering : ( n ) — ( ۱ ) گولہ باری ۔ ( ۲ ) چوٹ لگنا یا چوٹ لگنے سے شکل کا بگڑ جانا ۔

Battering charge : ( n ) — ( توپ بھرنے کی ) بارود کی پوری مقدار ۔

Battering engine : ( n ) — قدیم انداز کی قلعہ شکن مشین ۔

Battering -ram : ( n ) — قدیم انداز کی قلعہ شکن مشین ۔

Battering train : ( n ) — قلعہ شکن توپیں ۔

Battery : ( n ) [ F."batterie " ] — ( ۱ ) ( قانون ) زدوکوب : مارپیٹ ۔ (۲) ( ملٹری ) توپخانہ : مورچہ : وہ چبوترہ یا مستحکم جگہ جس پر یا جس کے اندر توپ خانہ نصب کرتے ھیں ۔ ( ۳ ) مورچہ : ( برقی ) بیٹری ۔ (٤) دھاتوں کا تیزابی سلسلہ : برقی خانوں کا ایک سلسلہ : ایک برقی خانہ ۔ ( ٥ ) پیتل یا تانبے کے گھڑے ( گھن سے پیٹ کر بنائے ھوئے ) برتن ۔ ( ٦ ) ( کان کنی ) دھات کوٹنے کی مشین جو کسی دھات کوٹنے کے کارخانے کے کسی موگری میں کام کرتی ھے : سادہ اوزاروں کا ایک مجموعہ ۔ (۷) (بصریات) منشوروں اور عدسوں کا مجموعی سلسلہ ۔ ( ۸ ) کھانا پکانے اور کھلانے کی دستگاہ ۔ ( ۹ ) کان کنی ) لکڑیوں کا گنھا : کوئلہ کی نالی کی تہ کو بند کرنے کا تختہ ۔ (۱۰) ( موسیقی ) آرکسٹرا کا انگلیوں سے بجانے والا حصہ ۔ (۱۱) کسی چیز کا مجموعی سلسلہ ۔

Cross batteries : — وہ توپ خانے جو ایک ھی نشانے پر مختلف جانب سے گولہ اندازی کریں ۔

Enfielding batteries : — وہ توپ خانہ جو پورے محاذ پر حملہ کرے ۔

Field batteries : — میدانی توپ خانہ ۔

Floating batteries : — ایک بھاری طور سے مسلح اور زرہ بند جہاز جو قلعوں پر بم پھینکے ۔

Garrison batteries : — توپچیوں کی جماعت جو کسی قلعہ میں بھاری توپوں پر متعین رھتی ھے ۔

Horse batteries : — توپخانہ اسپی ۔

In batteries : — کسی فصیل یا سوراخ سے داغنے کے لئے تیار ( بندوق ) ۔

Masked batteries : — وہ توپ خانہ جو دشمن کی نگاھوں سے چھپا ھوا ھو ۔

Storage battery : — (طبیعیات ) ذخیرہ بیٹری ۔

Battery of test : — آزمائشی پرا ۔

Battery of tests : — ( شماریات ) جانچوں کا ذخیرہ ۔

Battery voltaic : ( n ) — ( کیمیا ) وولٹی بیٹری ۔

Battery wagon : ( n ) — توپ خانہ گاڑی جس پر توپوں کی مرمت کے لئے اوزار اور سامان رھتے ھیں ۔

Batting : ( n ) — ( ۱ ) بلاّ سے مارنا : بلاّ بازی : ھاتھ کے ذریعہ کچی روئی کو صاف کرنا ( ھاپی سے ) ۔ ( ۲ ) روئی کا پھل لحاف اور توشک میں بھرنے کے لئے ۔

Battle : ( n ) [ Vulgar L. "battalia", late L. "battualia" ] — ( ۱ ) جنگ : لڑائی : معرکہ : کارزار : یدھ : محاربہ : رن ۔ ( ۲ ) ( مجازاً ) جدوجہد ۔

General's battle : — وہ لڑائی جس کا فیصلہ حکمت و تدبر سے ھو ۔

Line of battle : — جنگی جہازوں کی قطار : فوجوں کی صف آرائی ۔

Pitched battle : — سخت لڑائی : گھمسان جنگ ۔

Soldier 's battle : — وہ لڑائی جس کا فیصلہ صرف بہادری پر ھو ۔

To accept battle : — جنگ کے لئے تیار ھونا ۔

To do battle : — جنگ کرنا ۔

To give battle : — حملہ کرنا ۔

To join battle : — جنگ میں شریک ھونا ۔

To offer battle : — جنگ کی دعوت دینا ۔

To refuse battle : — جنگ سے انکار کردینا ۔

Trial by battle : کسی تنازعے کا قانونی فیصلہ واحد معرکہ کے ذریعہ ۔

Battle : ( v ) [ F. "batailler" ] ( ۱ ) لڑنا : مقابلہ کرنا : محاربہ کرنا۔ ( ۲ ) جنگ کرنا ۔

Battle array : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) جنگی صف آرائی ۔

Battle - axe/- ax : ( n ) تبر : گڑاسا / گنڈاسا ۔

Battle bowler : ( n ) سپاہی کا آھنی خود : ٹوپی ۔

Battle call : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) صلائے جنگ ۔

Battle cruiser : ( n ) جنگی گشتی جہاز ۔

Battle cry : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) نعرۂ جنگ ۔

Battle din : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) ہنگامۂ جنگ ۔

Battle field : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) میدان جنگ ۔

Battle front : ( n ) جنگی محاذ ۔

Battle ground : ( n ) میدان کار زار : میدان جنگ ۔

Battle of arguments : ( تاریخ و سیاسیات ) مناظرہ ۔

Battle piece : ( n ) جنگ کی تصویر : لڑائی کا بیان ۔

Battle plane : ( n ) بڑا جنگی ہوائی جہاز ۔

Battle rhyme : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) جنگ کا گیت ۔

Battle royal : ( n ) معرکۂ عظیم ۔

Battle word : ( n ) نعرۂ جنگ ۔

Battled : ( a ) صف آرا : لڑائی کیا ہوا ۔

Battledore : (n) [ Pr."batedor" ] ( ۱ ) تھاپی ( آٹا پیسنے یا کپڑا دھونے کی ) ۔ (۲) بلاّ ( بیڈ مینٹن کا ) ۔

Battledore : ( v ) ادھر سے ادھر اڑنا ۔

Battledore barley : ( n ) وہ جو جس کے خوشے چھوٹے اور چوڑے ہوتے ہیں ۔

Battlement : ( n ) [ OF."bateillement." ] : ( ۱ ) قلعے کی فصیل : دندانہ دار برج نما دیوار : کنگرہ ۔ ( ۲ ) فصیل نما دیوار اور اس سے محصور چھت ۔ ( ۳ ) ( مجازاً ) پہاڑ کی سربفلک چوٹیاں : سقف آسمان ۔

Battlement : ( v ) کنگرہ بنانا یا برج سازی کرنا ۔

Battlemented : ( n ) برج نما دیوار سے محصور : کنگرہ دار ۔

Battlemented wall : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) کنگورے دار فصیل ۔

Battler : ( n ) [ OF. batailleor] جنگ جو : جنگ باز : لڑنے والا : لڑاکو ۔

Battleship : ( n ) جنگی جہاز ۔

Line of battleship ( متروک ) جنگی جہاز جس پر ۷۴ سے زیادہ توپیں ہوتی ہیں ۔

Battlewise : ( adv) جنگ کی طرح : ترتیب سے ۔

Battological : ( a ) تحریر یا تقریر میں غیر ضروری تکرار سے متعلق ۔

Battologist : ( n ) تحریر یا تقریر میں غیر ضروری تکرار کا علم رکھنے والا ۔

Battologize : ( v ) تحریر یا تقریر میں غیر ضروری تکرار سے کام لینا ۔

Battology : ( n ) [ Gr." battologia" ] تحریر یا تقریر میں غیر ضروری تکرار ۔

Battue : ( n ) [ F. "battre" ] ( ۱ ) جنگلی جانوروں کا ہانکا ۔ ( ۲ ) ہانکے کا شکار : قتل عام : مکمل تلاش ۔

Batture : ( n ) [ F. ] ندی یا سمندر کی تہ جو سطح تک بلند ہو ۔

Battuta : ( n ) [ It. ] ( موسیقی ) تال ۔

Batty : ( a ) ( ۱ ) تھاپی یا بلّے سے متعلق ۔ ( ۲ ) ( عام بول چال میں ) خبطی ۔

Batz : ( n ) [ Ger. ] ایک چھوٹا سکہ جو جنوبی جرمنی اور سوئٹزر لینڈ میں رائج تھا ۔

Bauble : ( n ) [ OF. "babel" ] (۱) سستا نمائشی زیور ۔

(۲) ایک عصا جس کی موٹھ گدھے کے سر کی شکل کی ہوتی ہے (شاہی مسخرے کا نشان)۔
(۳) کھلونا : بے حقیقت چیز ۔
(٤) (مجازاً) احمقانہ بات ۔

Bauch/ Baugh : [ ON." bagr" ](a) : کمزور؛ نحیف ؛ رنجیدہ : بے مغزہ ؛ شکی ۔

Bauchle / Bachle : (n) (۱) ایڑی سے گھسا ہوا جوتا ۔
(۲) نا کارہ ؛ بیکار؛ پھٹا پرانا ۔

Baudekin / Baudkin : (n) کمخواب ۔

Baudrons : (n) [ Celf. ] اسکاٹ لینڈ میں ایک بلی کا نام ۔

Bauge : (n) [ mod. Fr. ] برگنڈی میں بناجانے والا موٹا اونی کپڑا جو فرش یا میز پوش کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Bauson :(n&a)[ F. "bausant" ] (۱) بجو ۔ (۲) فربہ ضدی آدمی ۔ (۳) چتلا ؛ چتکبرا ۔

Bauxite : (n) [ F. ] (کیمیا) بوکسائٹ ۔

Bavardage : (n) [ F. "bavarder" ] گپ شپ ۔

Bavin : (n) [ OF."baffe" ] (۱) جھاڑیوں کا گٹھر جو صرف ایک ہی لچیلی شاخ (خصوصاً بید) سے بندھا ہو ؛ لکڑیوں کے گٹھے جو مورچوں کو اونچا کرنے ، کھائیوں کو بھرنے ، فصیلوں کو مضبوط کرنے اورگزگچوں کے بنانے میں کام آتے ہیں ۔ (۲) خام چونے کا پتھر ۔

Bavin wits : (n) تیز ذہانت مگر عارضی ۔

Bawbee / Baubee : (n) [prob. from the name of a mint - master, the laird of Sillebawby ]
(۱) (اسکاٹستان) ادھنا ؛ آدھ پینی ۔
(۲) کوئی بے قیمت چیز ؛ حقیر چیز ۔

Bawcock : (n) [ F. "beaucog. " ] خوب آدمی ؛ اچھا آدمی ۔

Bawd : (n) [ OF. "band" ] (۱) کٹنی ؛ دلالہ ؛ دلال ۔(۲) فحش کلام ۔ (۳) قحبہ خانہ کی مالکہ ؛ قحبہ ۔

Bawdily : (a) فحش طور پر ۔

Bawdiness : (n) فحش کلامی ۔

Bawdry : (n) فحش کلامی ۔

Bawdship : (n) فحش پنا ۔

Bawdy : (a) فحش کلام سے متعلق ۔

To talk bawdy : فحش کلامی کرنا ۔

Bawdy house : (n) چکلا ؛ قحبہ خانہ ۔

Bawl : (v) [ med.L."baulare" ] چلانا ؛ پکارنا ؛ چیخ کر بولنا؛ جھلا کر بولنا ؛ (کسی پر) برس پڑنا ۔

Bawl : (n) (۱) ایک لمبی چیخ ۔(۲) چیخ کر رونا ۔

Bawler : (n) چیخنے والا ؛ خصوصاً مبلغ ۔

Bawling : (n) (شکار میں) زور سے بھونکنا ؛ چیخنا ۔

Bawn : (n) [ Ir. "babhun" ] (۱) قلعہ کا صحن ۔
(۲) مویشیوں کا باڑہ ؛ گاؤ خانہ ؛ گوشالہ ۔

Bay : (n) [ L. "baca" ] (۱) تیج پات ۔ (۲) ان پتیوں کا مکٹ یا سہرا جو سورماؤں یا شاعروں کے سروں پر رکھا جاتا تھا ۔
(۳) (مجازاً) شہرت ۔

Bay : (n) [ Late L. "baia" ] (۱) کھاڑی ؛ خلیج ۔
(۲) کھانچہ (پہاڑ کا) ۔
(۳) (امریکہ) میدانوں کا ایک حصہ جو جنگلوں سے گھرا ہوا ہو ۔ (٤) تیج پات کے درختوں سے گھرا ہوا دلدل ۔

Bay : (n) [ OF."baee" ] (۱) (دیوار) کھانچہ ۔
(۲) دیوار میں دو ستونوں یا پشتوں کے بیچ کا فصل ۔
(۳) کمرے میں وہ اضافہ جو برآمدے کی دیوار سے باہر نکلا ہوا ہو ۔
(٤) ہوائی جہاز کے ڈھانچے کا ایک خاص حصہ جہاں بم رکھتے ہیں ۔

Horse bay : اصطبل ۔

Sick bay : جہاز کے عرشے کا حصہ جو بطور شفاخانہ استعمال کیا جائے ۔

Bay : (n) [ OF. "bay" ] (۱) شکاری کتوں کا بھونکنا ۔
(۲) شکار کے آخر میں کتوں کی بھونک ۔

( ۳ ) شکار کئے گئے جانور کا آخری مدافعانہ حملہ ۔

To be at bay : ( جانور کا ) پلٹ کر مقابلہ کرنا ( شکاری کتوں سے یا شکاری سے ) ۔

To hold at bay : ( شکارکو ) آ دبانا ۔

To keep at a bay : آ دبانا شکار کو ۔

To stand at bay : ( جانورکا ) پلٹ کر مقابلہ کرنا ( شکاری کتوں سے یا شکاری سے ) ۔

To turn to bay : ( جانور کا ) پلٹ کر مقابلہ کرنا ( شکاری کتوں سے یا شکاری سے ) ۔

Bay : ( n ) پشتہ یا باندھ ۔

Bay : ( n ) [ Short for "Bay-antler" ] بارہ سنگھا کے سینگ کی دوسری شاخ ۔

Bay : ( a ) [ L."badius" ] لاکھی رنگ ( خصوصاً گھوڑے کے لئے استعمال ہوتا ہے ) : کمیتی رنگ ۔

Bay : ( v ) [ OF. "bayer" ] ( ۱ ) چلانا : بھونکنا( کسی پر) ۔ ( ۲ ) دیرتک چیخ کر بولنا ۔ ( ۳ ) بھونک بھونک کر پیچھا کرنا یا آخری حد تک لے جانا ۔ ( ٤ ) عاجز کردینا : شکار کو روکے رکھنا : چھینکے رکھنا ۔

Bay : ( v ) ( شکار کا ) پلٹ کر مقابلہ کرنا ۔

Bay : ( v ) پانی کو باندھنا ۔

Bay duck : ( n ) شوخ رنگ کی جنگلی بطخ کا انگلستانی نام ۔

Bay floe : ( n ) وہ برف جو تازہ جمی ہو ۔

Bay ice : ( n ) وہ برف جو تازہ جمی ہو ۔

Bay rum : ( n ) تیج پات کا عرق جو خوشبو کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Bay - salt : ( n ) نمک ( بڑے بڑے ٹکڑوں کی شکل میں جو عمل تبخیر کے ذریعہ حاصل ہوتا ہے) : دریائی نمک ۔

Bay state : ( n ) Massachusetts کا نام ۔

Bay-window : (n) ( ۱ ) دیوار سے باہر نکلی ہوئی کھڑکی ۔ ( ۲ ) توند ۔

Bayadere : ( n ) [ Pg."bailadeira" ] ( ۱ ) ہندو رقاصہ ۔ ( ۲ ) شوخ رنگ کا پٹا پٹی کپڑا ۔

Bayard : ( n ) [ OF."baiard" ] ( ۱ ) لاکھی رنگ : کمیت گھوڑا ۔ ( ۲ ) جادو کا وہ اسپ کمیت جو شارلمین نے رینالڈو کو دیا تھا : کسی گھوڑے پر فرار ۔ ( ۳ ) احمقانہ بہادری / جسارت / قیاس ۔ ( ٤ ) خود اعتماد جاہل ۔

Bayberry : ( n ) تیج پات کا پھل ۔

Bayed : ( a ) خلیج دار : کھانچہ دار ۔

Bayness : ( n ) کمیتی یا لاکھی رنگ کا ہونا ۔

Bayonet : ( n ) [ F."baionnette" ] ( ۱ ) سنگین ( سیدھی چھوٹی تلوار ) ۔ ( ۲ ) گھونپنے کا آہنی اوزار جو بندوق کے سرے پر لگا ہوتا ہے ۔ (۳) فوجی طاقت ۔ (٤) (جمع کی حالت میں ) سنگین سے مسلح سپاہی ۔ ( ٥ ) مشین کی ایک سوئی ۔ ( ٦ ) قبضہ : شکنجہ ۔

Spanish bayonet : سوسن کی قسم کا ایک پھولدار پودا ۔

Bayonet : ( v ) سنگین سے بھونکنا : مارنا : دبانا : ہلاک کرنا ۔

Bayonet clutch : ( n ) مشین کا شکنجہ ۔

Bayonet into : ( v ) سنگین کے زور سے کوئی کام کرنا ۔

Bayonet joint : ( n ) وہ جوڑ جس میں کوئی حصہ ایک سادہ طولانی حرکت کے ذریعہ علاحدہ کیا جاسکے ۔

Bayonetted : ( a ) سنگین سے بھونکا ہوا : سنگین کا زخم خوردہ : سنگین سے مارا ہوا ۔

Bayou : ( n ) [ Choctaw "bayuk" ] ( شمالی امریکہ کےجنوبی حصہ میں ) ندی یاجھیلوں کی دلدلی شاخ ۔

Baywood : ( n ) مہوگنی کا درخت جو Bay of Compeachy میں ہوتا ہے : چوب ماہون ۔

Bazaar / Bazar : ( n ) [ Pers. "bazar" ] بازار : میلہ : خیراتی میلہ : میناباز ار ۔

Soho bazaar : خیراتی بازار ۔

Bdellatomy : ( n ) [Gr."bdella + omia" ] ( طب ) خون چوسنے کی حالت میں کسی جونک کو کاٹ دینا ۔

Bdellium : ( n ) [ Gr. "bdellion" ] بلسان یا گوند کا درخت : گوگل ۔

Bdellometer : ( n ) [ Gr. "bdella" + "mefron" ] ( طب ) وہ آلہ جو جونک کے بدلے استعمال کیا جائے اور جس میں نکلے ہوئے خون کی مقدار بتائی جائے ۔

Be : (v ) [ OE. "beon" ] ( ۱ ) ہونا : موجود ہونا : واقع ہونا : زندہ ہونا : مست ہونا ۔ ( ۲ ) جاری رہنا : باقی رہنا ۔ ( ۳ ) مؤید ہونا ۔ ( ٤ ) عازم ہونا ۔ ( ٥ ) کسی حالت میں ہونا ۔ ( ٦ ) مراد ہونا : معنی ظاہر کرنا : مترادف ہونا ۔ ( ۷ ) متعلق ہونا : پاس ہونا ۔

To be about to : آمادہ ہونا ۔

To be for : ( ۱ ) عازم ہونا ۔ ( ۲ ) کسی کی طرف ہونا ۔

What one would be at : مقصد ہونا : مراد ہونا ۔

Be _ : ( Prefix ) سابقہ جس کے اسم پر داخل ہونے سے فعل بنتا ہے ۔

Be -all : ( n ) سب کچھ ۔

Beach : ( n ) [ origin unknown ] ( ۱ ) ساحل : دریا کا کنارہ (خصوصاً جوار بھاتا کےکنارے ) ۔ ( ۲ ) ساحل : سمندر کے پانی سےگھسے ہوئے سنگریزے : شن ۔ ( ۳ ) ( معدنیات ) ایک قدیم ساحل دریا / کنار دریا ۔

Raised beach : مرتفع شط ۔

Submerged beach : غرقاب شط ۔

Beach : ( v ) ساحل پر لنگر انداز ہونا : ساحل پرچڑھ جانا ۔

Beach comb : ( n ) ( ۱ ) وہ بڑی موج جو سمندر سے ساحل تک جاتی ہے ۔ ( ۲ ) آوارہ گرد جو آسٹریلیا ، جزائر بحرالکاہل وغیرہ کے ساحلوں اور بندرگاہوں پر گشت لگا کر اپنی معاش حاصل کرتا ہے ۔

Beach grass : ( n ) نرکٹ : نئے ۔

Beach-man : ( n ) وہ آدمی جو اپنی روزی سمندر کے ساحل پر کماتا ہے ۔

Beach master : ( n ) وہ افسر جو فوجوں کے جہاز سے ساحل پر اترنے کی نگرانی کرتا ہے ۔

Beach rest : ( n ) پیٹھ کی ٹیک جو ساحل دریا پر بیٹھنے کےکام آتی ہے ۔

Beach wagon : ( n ) کھلی ہوئی گاڑی جس میں دو یا زیادہ نشستیں ہوتی ہیں ۔

Beacharra ware : ( n ) ( تاریخ ، اثریات ) بیخارہ کے برتن ۔

Beached : ( a ) ( ۱ ) سنگریزوں سے ڈھکا ہوا ۔ ( ۲ ) کنارے تک کھینچ کر لایا ہوا ۔

Beachless : ( a ) بے ساحل ۔

Beachy : ( a ) ریت سے ڈھکا ہوا ۔ شن زار : شن دار ۔ سنگریزوں سے ڈھکا ہوا ۔

Beacon : ( n ) [OTeut."baukno"(m).] ( ۱ ) آکاش دیا : روشن مینار : رہنما مینار ۔ ( ۲ ) چراغ راہ : باعث عبرت : مشعل راہ ۔ ( ۳ ) خبر الاؤ : وہ آگ جو خطرہ وغیرہ کی اطلاع کے لئےجلائی جائے : سگنل اسٹیشن : اشارہ ۔ ( ٤ ) ایک نمایاں چیز جیسے روشن مینار وغیرہ جو سمندر کے کنارے رہنمائی کے لئے بنا دیا جائے ۔ ( ٥ ) نمایاں پہاڑی جس پر خبر الاؤ جلایا جاتا ہے ۔ (٦) راستہ کی روشنی Traffic light : وہ روشنی جو سڑک پر مسافروں اور گاڑیوں کی آمد و رفت کے لئے لگائی جائے ۔ ( ۷ ) وہ لاسلکی آلہء ترسیل جو ہوائی جہاز کی رہنمائی کرتا ہے ۔

Beacon : (v ) = ( To beacon up) ( ۱ ) روشنی دکھانا : آگاہ کرنا ۔ ( ۲ ) رہنمائی کرنا ۔ ( ۳ ) روشن ہونا ۔ (٤) روشنی کے ذریعہ کسی مقام کو متعین کرنا ۔ ( ٥ ) ( مجازاً ) علامت بن جانا ۔

Beacon tower : ( n ) ( تاریخ ) روشنی کا مینار ۔

**Beaconage : ( n )** ( ۱ ) روشنی کےمینار کو بر قرار رکھنے کےلئے محصول ۔
( ۲ ) مینارھائے روشنی کا سلسلہ ۔

**Beaconed : ( n )** روشنی سے رھنمائی کی گئی : رھنمائی روشنی کے ساتھ ۔

**Bead : ( n ) ["bede" ]** ( ۱ ) عبادت : وظیفہ ۔
( ۲ ) تسبیح کا دانہ : پرت : مھرہ : منکہ : دانہ : موتی ( کیمیا ) ۔ ( ۳ ) ( تعمیرات ) پرت : مھرہ ۔ ( ٤ ) بندوق کی مکھی : اسفنجون کا ایک سلسلہ ۔ ( ٥ ) بوند : قطرہ : بلبلہ : پگھلے ھوئے دھات کی ایک بوند ۔ ( ٦ ) مالا سا ۔ ( ۷ ) ایک پتلے آرائشی حاشیے کا نیم دائروی حصہ ۔

**Baily bead :** ایک قدرتی منظر جو آفتاب کی کلی کسوف کے وقت مشاھدے میں آتا ھے اور جس میں آفتاب کی مکمل تاریکی کے شروع اور آخر میں اس کا تنگ کنارہ درخشاں نقطوں کا ایک مجموعہ نظر آتا ھے جو منکوں کی لڑی سے مشابہ ھے ۔

**To bid a bead :** عبادت کرنا ۔

**To draw a bead upon :** نشانہ لینا : شست باندھنا ۔

**To say one's beads :** عبادت کرنا ۔

**To tell or count one's beads :** تسبیح پڑھنا ۔

**Bead : ( v )** ( ۱ ) پرونا : گوندھنا : لڑی بنانا : منکہ لگانا : مھرہ لگانا : مھرہ دار جھالر لگانا۔
( ۲ ) ( مجازاً ) سلسلہ میں ھونا : ایک قطار میں ھونا ۔ ( ۳ ) مھرہ یا منکہ بن جانا ۔
( ٤ ) نشانہ لینا : باندھنا ۔

**Bead curtain : ( n )** گول مھروں یا دانوں کے دھاگے میں پرو کر بنایا ھوا پردہ ۔

**Bead folk : ( n )** وہ لوگ جو اپنے محسن کے لئے دعا گو ھوں : دعا گو ۔

**Bead house : ( n )** عبادت گاہ : خیرات خانہ جس میں اسکے بانی کی روح کے لئے دعا کی جاتی ھے ۔

**Bead proof : ( a )** بوتل (شراب کی ) ھلانے پر دیر تک قائم رھنے والے ( بلبلے ) ۔

**Bead-roll : ( n )** ( ۱ ) فھرست : ناموں کی فھرست ۔
( ۲ ) طومار : لمبا سلسلہ : شجرہ ۔
( ۳ ) مالا۔

**Bead sedge : ( n )** دلدلوں میں سوان کی قسم کی گھاس : ایک قسم کا سیج ۔

**Bead sequence : ( n )** ( تاریخ و اثریات ) منکوں کا ( تاریخی ) سلسلہ ۔

**Bead snake : ( n )** امریکہ کا ایک قسم کا چھوٹا سانپ ۔

**Bead stone : ( n )** مالا کےپتھر کا دانہ ۔

**Bead test : ( n )** ( کیمیا ) منکا جانچ : موتی جانچ ۔

**Bead tree : (n)** دیکھو Azedarac

**Bead woman : (n)** دیکھو Bead folk

**Bead work : ( n )** ( تاریخ و اثریات ) پوت کا کام : منکا کاری ۔

**Beaded : ( a )** گول گول دانوں سے بنا ھوا : کنارے پر مھرہ کے مانند ابھرا ھوا : مالا پہنے ھوئے : مھرہ بنا ھوا یا مھرہ کی طرح بنا ھوا ۔

**Beaded rim : ( n )** (تاریخ و اثریات ) دانہ دار کور ۔

**Beaded ring : ( n )** ( تاریخ و اثریات ) دانہ دار چھلہ ۔

**Beader : ( n )** چاندی پر مھرہ کی شکل بنانے والا آلہ ۔

**Beadiness : ( n )** مھرہ صفتی ۔

**Beading : ( n )** مھرہ سازی : آرائش کے لئے مالا بنانا : ایسی چیز جس کےملانے سے شراب میں بلبلیں بنیں : لیس یا زمین پر چھوٹے چھوٹے حلقوں کے کنارے یاحاشیے یا جھالر ۔

**Beadle : ( n ) [ OTeut. "bulido"-z. ]** ( ۱ ) ایجنٹ : کارندہ : جمعدار( گرجا کا ) : منصفی کا ماتحت افسر ۔
( ۲ ) چوب دار یاحاجب خاص کر جو انگریزی یونیورسٹیوں میں جلوس وغیرہ میں آگے آگے چلتے ھیں ۔
( ۳ ) تجارتی انجمن کا چوبدار / جمعدار ۔

**Beadledom : ( n )** بےجا یا بے ضرورت مستعدی۔

**Beadlehood : ( n )** جمعدار کا مرتبہ ۔

Beadleism : ( n ) جمعدار کا مرتبہ ۔

Beadleship : ( n ) جمعداری ۔

Beads man : ( n ) [ ME."besdeman" ] روزینہ خوار : دعا گو : بھکاری ۔

Beady : ( n ) مہرہ کی مانند : چھوٹی چمکدار آنکھیں : مہروں سے آویزاں یا منکوں سے لدا ہوا : جھاگدار : (تعمیرات) مہرہ دار آرائش والا ۔

Beagle : ( n ) [ F. "begueule" ] ( ۱ ) سراغی کتا : کھوجی کتا ۔ ( ۲ ) جاسوس : سراغ رساں : کانسٹیبل ۔

Beagling : ( n ) سراغ رسانی : خبر رسانی ۔

Beak : ( n ) [ F. "bec" ] ( ۱ ) چونچ : منقار ۔ ( ۲ ) تھوتھنی ( سونڈ کیڑوں کی ) ۔ ( ۳ ) طوطے کی سی ناک ۔ ( ٤ ) جہاز کی چونچ ( قدیم جنگی جہاز وں میں ) ۔ ( ٥ ) ٹونٹی ، چوٹی ۔ ( ٦ ) (نباتیات) تیزباھر کو نکلا ہوا حصہ ۔ ( ۷ ) قرنبیق کی ٹونٹی ۔ ( ۸ ) چھوٹے شکنجے کا مڑا ہوا سرا ( بخاری ) ۔ ( ۹ ) ( گیس بھرنےمیں ) گول سوراخ والا گیس برنر ( چولھا ) ۔ ( ۱۰ ) ( عمارت ) ٹونٹی ۔ ( ۱۱ ) صدف پارہ کے سوراخ کے آگے کا نکلا ہوا حصہ ۔

Beak : ( n ) ( ۱ ) مجسٹریٹ : ناظم عدالت ۔ ( ۲ ) بعض انگلستانی پبلک اسکول کے معلم ۔

Beak ( v ) [ OF. "bequer" ] چونچ سے مارنا : چونچ سے پکڑلینا : چونچ گھسا دینا ۔

Beak-head : ( n ) ( ۱ ) ( جہاز سازی ) جہازکے اوپری عرشہ کے سامنے کا چھوٹا چبوترہ ۔ ( ۲ ) جہازکے اگلے حصے کے سامنے کی جگہ جہاں جہاز کے عملے کےلئے پاخانے بنےہوں ۔ ( ۳ ) ( تعمیرات ) Norman عمارتوں کے آرائشی حاشیہ میں چڑیا کی چونچ کی شکل کی آرائش ۔

Beak-iron : (n) لوھارکی نہائی کا نوکیلا حصہ /پتلا حصہ ۔

Beaked : ( a ) ( ۱ ) ٹونٹی دار : چونچ دار ۔ ( ۲ ) ( نقابت ) مرغ کی چونچ اس کے عضو کے اعتبار سے دوسرے رنگ کی ہو ۔ ( ۳ ) ( نباتیات ) منقار دار ۔ ( ٤ ) نوکیلا یا خمدار ( چونچ کی طرح ) ۔

Beaked rim : ( n ) ( تاریخ و اثریات) منقاری کور ۔

Beaker : ( n ) [ L. "bicarium" ] ( ۱ ) بادیہ : مئے نوشی کا بڑا پیالہ : قدح ۔ ( ۲ ) گھڑا یا وہ ظرف جس میں انڈیلنےکی جگہ بنی ہوتی ھے ۔ ( ۳ ) کوئی ظرف جس میں ڈھالنے کے لئے ٹونٹی ہوتی ھےاور سائنسی تجربوں میں کام آتا ھے ۔

Beaker culture : ( n ) ( تاریخ ) بیکر تہذیب : بیکر کلچر ۔

Beaker grave : ( n ) ( تاریخ ) بیکر قبر ۔

Beaker with spout : ( کیمیا ) ٹونٹی دار بیکر ۔

Beakful : ( a ) چونچ بھر ۔

Beakless : ( n ) بے چونچ کا : بےچونچا : بےمنقار ۔

Beaky : ( a ) چونچ دار : منقار دار ' چونچ نما ۔

Beal : ( n ) [ Gael."beul" ] کسی ندی یا وادی کا دہانہ ۔

Beal : ( v ) اکٹھا ہونا : جم جانا ۔

Beam : ( n ) [ West Ger."baumo-z" ] ( ۱ ) لٹھا ۔ ( ۲ ) شہتیر ۔ ( ۳ ) کرگھے کا تر ۔ ( ٤ ) ھرس ( ھل کا ) ۔ ( ٥ ) ترازو کی ڈنڈی ۔ ( ٦ ) کنارہ : پہلو ۔ (۷) لنگر کا دستہ ۔ ( ۸ ) وہ بیرم جو انجن کے دھرے کو پسٹن سے جوڑتا ھے ۔ ( ۹ ) وہ شہتیر جس پر جہاز کا عرشہ قائم ہوتا ھے : جہاز کی چوڑائی/جہاز کا سب سے چوڑا حصہ ۔(۱۰) روشنی کی شعاع ۔ (۱۱) تبسم : دمک : شگفتگی (چہرے کی) : بشاشت ۔ (۱۲) ھرن کے سینگ کی اصل شاخ جس سے اور شاخیں نکلتی ھیں ۔ ( ۱۳ ) وہ رھنما ریڈیو سگنل جو ریڈیو اسٹیشن سے بھیجا جاتا ھے اور جو لگاتار آواز کے طورپر سنا جاتا ھے جب تک کہ جہاز سیدھے راستے پر رھتا ھے اور جیسے ھی جہاز دائیں یا بائیں مڑتا ھے اس کی آواز میں فرق پیدا ھوجاتا ھے ۔ (۱٤) وہ فربہ اندام عورت جس کی سرین بڑی چوڑی ہوتی ھے ۔

Abaft the beam : اس فرضی خط کے پیچھے جو جہاز کے مرکز سے کھینچا جائے ۔

Back-beam : پچھلا تر ۔

Before the beam : اس فرضی خط کے آگے جو جہاز کے مرکز سے کھینچا جائے ۔

Fore - beam : اگلا تر ۔

Lee beam : ہوا کے رخ کے پرے ۔

Sun's beam : ( طبیعیات ) سورج کی شعاع ۔

The common beam or King's beam: وہ معیاری ترازو جو لندن کے بقالوں کی انجمن میں رکھی رہتی ہے ۔

To be, or be laid, on the beam ends / To be on her beam's end : ( ۱ ) جہاز کا الار۔ ( ۲ ) ( مجازاً ) بدحواس ہوجانا : مشکل میں پھنس جانا : مفلس ہوجانا : قلاش ہوجانا ۔

To kick or strike the beam : ہلکا ثابت ہونا : ہار جانا ۔

Weather beam : ہوا کے رخ کے سامنے ۔

Wireless beam : لاسلکی شعاع ۔

Beam ( v ) [ OE "beamian" ] (۱) جگمگانا : مسکرانا : شگفتہ ہونا ۔ (۲) شعاع ریز ہونا : درخشاں ہونا : ضوفشاں ہونا۔(۳ ) ڈنڈے پر کپڑا پھیلانا : چمڑا کمانے میں ڈنڈے کا استعمال کرنا ۔

Beam balance : ( n ) ( طبیعیات ) ڈنڈی ترازو ۔

Beam bird : ( n ) مکھی پکڑنے والی ایک چتکبری چڑیا ۔

Beam centre : ( n ) وہ مرکزی کیل جس پر بھاپ کے انجن کا ڈنڈا گھومتا ہے ۔

Beam Compass : ( n ) ( طبیعیات ) ڈنڈی پرکار ۔

Beam ends : ( n ) جہاز کے تختوں کے دونوں کنارے ۔

Beam line : ( n ) وہ خط جو جہاز کے تختوں کے اوپری کناروں کو جہاز کے کناروں سے ملنے کی جگہ بتاتا ہے ۔

Beam of light : ( طبیعیات ) نور کی شعاع ۔

Parallel beam of light : ( طبیعیات ) نور کی متوازی شعاع ۔

Beam of particles : ( طبیعیات ) ذرات کی شعاع ۔

Beam sea : ( n ) سمندر کی وہ لہریں جو جہاز کے پہلو کے خلاف ہوتی ہیں ۔

Beam trawl : ( v ) ایسے جال سے مچھلی پکڑنا جو ایک کڑی کے ذریعہ کھلا رہتا ہے ۔

Beam-tree : ( n ) سیب اور ناشپاتی وغیرہ کی قسم کا ایک درخت ( جس کے پتوں کا نچلا حصہ سفید ہوتا ہے) ۔

Beamed : (a ) بارہ سنگھے کی طرح چوتھے سال کا سینگ رکھنے والا ۔

Beamer : ( n ) ہل کے ساتھ کام کرنے والا ۔

Beamful : ( a ) منور : شگفتہ ۔

Beamily : ( a ) تابانی سے ۔

Beaminess : ( n ) تابانی ۔

Beaming : ( n & a ) چمکدار : روشن : درخشاں : شعاع : شہتیر کا استعمال ۔

Beamingly : ( adv ) تابانی سے : ضوفشانی سے ۔

Beamless : ( a ) لاشعاع : بے نور : بے پرتو ۔

Beamlet : ( n ) چھوٹی شعاع ۔

Beamy : ( a ) [ BEAM + - Y ] ( ۱ ) روشن : چمکدار ۔ ( ۲ ) چوڑا (جہاز ) ۔ ( ۳ ) ( شعر میں ) بہت بڑا ۔( ٤ ) شاخ دار ۔ ( ٥ ) چوڑا : بھاری بھرکم ۔ ( ٦ ) شگفتہ : تاباں : متبسم ۔

Bean : ( n ) [ OTeut."bauna" ] ( ۱ ) سیم : باقلا : لوبے کی بن کی قسم کا بیج یا دانہ ۔ ( ۲ ) بے حقیقت چیز : بے قیمت چیز۔ ( ۳ ) ایک گینی : سورن : (امریکی عامیانہ ) ایک ڈالر ۔ ( ٤ ) قلیل رقم ۔ ( ٥ ) (جمع میں ) سزا : مارنا : ملامت کرنا۔ ( ٦ ) سر : دماغ ۔

Egyptian or Pythagorean Bean : کمل گٹا ۔ کمل کابیج

Navy bean — خشک فرانسیسی پھلی ۔

Not a bean : — ایک پیسہ بھی نہیں ۔

Old bean : — بے تکلفانہ انداز تخاطب ۔

To be full of beans : — امنگ اور قوت سے مملو ھونا ۔

To get beans : — سخت سزا پانا ۔

To give beans : — سخت سزا دینا ؛ ملامت کرنا ؛ جھاڑنا ۔

Bean brush : ( n ) — سیم کی کھونٹی ۔

Bean caper : ( n ) — جنوبی افریقہ کا ایک پودا ۔

Bean crake : ( n ) — جزائر برطانیہ کا ایک پرندہ جو غلے کے کھیتوں میں رھتا ھے ۔

Bean dolphin : ( n ) — سیم کا ایک کیڑا ۔

Bean-feast : ( n ) — ( ۱ ) سالانہ دعوت جو کارخانے کے مالک مزدوروں کو دیتے ھیں ۔ ( ۲ ) گھر سے باھر جاکر کھانا پینا ؛ کھیل کود ؛ خوش وقتی ۔

Bean-fed : ( a ) — مسرور ؛ خوش ؛ پرجوش ۔

Bean fly : ( n ) — ایک زرد سرخ رنگ کا کیڑا جو سیم میں ھوتا ھے ۔

Bean goose : ( n ) — وہ ھنس جس کی چونچ پر سیم دانہ سا ھوتا ھے ۔

Bean mouse : ( n ) — ایک قسم کا چوھا جو دانہ کھاتا ھے ۔

Bean pole : ( n ) — لاغر ۔

Bean stalk : ( n ) — باقلا / سیم کے پودوں کا تنا ۔

Bean stick : ( n ) — لاغر ۔

Bean straw : ( n ) — باقلا کے پودوں کا سا کھلا ھوا ڈنٹھل ۔

Bean tree : ( n ) — پھلیوں والے پودے یا درخت ۔

Bean trefoil : ( n ) — ایک گھنی جھاڑی ۔

Bean vine : ( n ) — پھلیوں دار امریکی لت ۔

Beano : ( n ) [ alter. of " beanfast " ] — خوش وقتی ؛ کھیل کود ۔

Beany : ( a ) — ( ۱ ) پر جوش ؛ تازہ ۔ ( ۲ ) اسکول کے بچوں کی وہ ٹوپی جو چپکی ھوئی ھوتی ھے ۔

Beany : ( n ) — عورتوں کا ایک چھوٹا ھیٹ ۔

Bear : ( n ) [ OTeut. " beron " ] — ( ۱ ) بھال ؛ بھالو ؛ ریچھ ۔ ( ۲ ) کندہ ناتراش ؛ بدتمیز آدمی ۔ ( ۳ ) سٹّہ کرنے والا ' سٹّے باز ( وہ شخص جو کسی غیر موجود مال کو کسی آئندہ تاریخ کے وعدے پر بیچتا ھے اس امید پر کہ اس درمیان میں سستا خرید کر دے سکیگا اور اس کی قیمتوں کی شرح کو گرانے کی کوشش کرتا ھے ) ۔ ( ٤ ) ربّ اکبر اور ربّ اصغر ۔ ( ٥ ) نیو ساؤتھ ویلس کا ایک تھیلی دار جانور ۔ ( ٦ ) سیل مچھلی کی جنس ۔ ( ۷ ) پا انداز ؛ وہ چٹائی جس پر جوتا صاف کیا جاتا ھے ؛ عرشہ کو صاف کرنے کا کھردری چٹائی کا پائدان ۔ ( ۸ ) سوراخ بنانے کی ایک مشین ۔ ( ۹ ) ماھر ؛ ثابت قدم ؛ مستقل مزاج ؛ صلاحیت والا ؛ متحمل ۔

Squeezed bear : — ( تجارت ) بھنچا منڈریا ؛ بھنچا منڈی والا ۔

To play the bear : — درشتی اور سختی سے پیش آنا ؛ برا سلوک کرنا ؛ بداخلاقی سے پیش آنا ۔

To sell a bear : — کسی چیز کو بیچ دینا جبکہ وہ چیز اس کے پاس نہ ھو ۔

Bear : ( n ) [ OTeut. " bariz " ] — جو ؛ بارلی ۔

Bear : ( v ) [ OE. "beran" ] — ( ۱ ) سنا کرنا ؛ لیجانا ؛ اٹھاکر لیجانا ؛ اٹھا لینا ۔ ( ۲ ) کسی نام سےموسوم یا ( کسی خطاب سے ) مخاطب ھونا ؛ ( کسی چیز میں ) کسی نشان یا علامت وغیرہ کا ھونا یا پایا جانا ۔ ( ۳ ) رکھنا ( رشتہ ، نسبت ، علاقہ وغیرہ ) ۔ ( ٤ ) سہنا ؛ اٹھنا ؛ سہارنا ؛ برداشت کرنا ؛ روادار یا متحمل ھونا ( اپنے ذمہ لینا ) ؛ ( ٥ ) دھکیلنا ؛ ھاتھ پاؤں مارنا ؛ زور ڈالنا ؛ بوجھ ڈالنا ؛ موڑنا ؛ مڑنا ؛ رخ کرنا ؛ چھونا ؛ بھونکنا ۔ ( ٦ ) جننا ؛ پیدا کرنا ۔ ( ۷ ) سلوک کرنا ۔ ( ۸ ) پھننا ؛ حامل ھونا ۔ ( ۹ ) قوت رکھنا ؛ طاقت رکھنا ۔

Bearer of despatches : ( تاریخ ) مراسلہ بردار ۔

Bearing : ( n ) ( ۱ ) طرز عمل ؛ برتاؤ سلوک ۔
( ۲ ) مارکہ ( خاندانی نشان ) ۔
( ۳ ) تعلق ؛ رشتہ ؛ ربط ۔ ( ٤ ) پہلو ۔
( ٥ ) سمت ۔ ( ٦ ) راستے کی سیدھ ۔
( ۷ ) ( جمع میں ) مشین کے سہارے ۔
( ۸ ) سہارا ۔ ( ۹ ) دباؤ ۔
( ۱۰ ) اثر ڈالنے کا میلان ۔
( ۱۱ ) سطح زمین پر خط نصف النہار کے اعتبار سے کسی خط کا رخ ۔
( ۱۲ ) عرشے کے باہری کنارے کے تختے کے نیچے جہاز کا سب سے چوڑا حصہ ۔
( ۱۳ ) پھل ؛ پھول ؛ پتے پیدا کرنے کا عمل ۔
( ۱٤ ) ولادت ؛ پیدائش ؛ جنم ۔
( ۱٥ ) فصل ۔ ( ۱٦ ) دو سہاروں کے درمیان شہتیر کا فاصلہ ؛ پھیلاؤ ۔
( ۱۷ ) سمتی زاویہ ( جغرافیہ ) ۔

Child bearing : بچے پیدا کرنے والی ؛ جننے والی ۔

To lose one's bearings : سدھ کم ہو جانا ؛ توازن کھودینا ۔

To take one's bearings : اپنے ماحول کے مطابق اپنا مقام دریافت کرنا ۔

Bearing : ( a ) برداشت کرنے والا ؛ سہارا دینے والا ؛ پیدا کرنے والا ۔

Magnetic bearing : ( جغرافیہ ) مقناطیسی سمت ۔

True bearing : ( جغرافیہ ) اصلی سمت ۔

Bearing door : ( n ) ہوا کے اندر جانے کے لئے خاص دروازہ ( کوئلہ کی کان میں ) ۔

Bearing recorder operator : ( n ) ( انتظامیہ ) بیرنگ ریکارڈر آپریٹر ۔

Bearing rein : ( n ) وہ چھوٹی لگام جو مہنال سے زین تک لگی ہو اور جس کی وجہ سے گھوڑے کا سر اونچا اور گردن خم رہے ؛ زیرکڑی ۔

Bearish : ( a ) ( ۱ ) بھالو کی مانند ؛ ریچھ نما ؛ اکھڑ ؛ بداخلاق ۔
( ۲ ) قیمتوں کے گرنے کے رجحان سے متعلق ۔

Bearishly : ( adv ) بداخلاقی سے ۔

Bearishness : ( n ) بداخلاقی ؛ تندخوئی ؛ اکھڑپن ۔

Bear's ear : ( n ) کان کی لو ۔

Bear's foot : ( n ) زہریلا درخت جس سے جنون اور سودا پن کی دوا تیار ہوتی ہے ۔

Bear's garlic : ( n ) لہسن کی ایک قسم ؛ لہسن کی گھٹی ۔

Bear's grease : ( n ) خوشبودار روغن ؛ بھالو کی چربی جس سے عطریات بنتے ہیں ۔

Bearskin : ( n ) ریچھ کی کھال ، جس سے لبادہ تیار ہوتا ہے ؛ ریچھ کی کھال سے بنا ہوا کمبل ؛ محافظ فوجی دستے کی ٹوپی ۔

Bearskin jobber : ( n ) اسٹاک اکسچینج میں Bear کا نام جو قبل میں استعمال ہوتا تھا ۔

Beast : ( n ) [ L. " bestia " ] ( ۱ ) جانور ؛ چوپایہ ۔
( ۲ ) کھیتی یا سواری کا جانور ۔
( ۳ ) وحشی انسان ؛ حیوان ؛ وحوش ؛ قابل نفرت آدمی ؛ بہیمہ ۔
( ٤ ) تاش کا ایک متروک کھیل ؛ اس کھیل میں جرمانہ کی ایک اصطلاح ۔
( ٥ ) غیر دلکش بدقوارہ لڑکی ۔

A beast of : حیوانی ؛ نفرت انگیز ۔

The Beast : دجال ۔

The beast : حیوانی یا بہیمی جذبہ ؛ بہیمیت ؛ حیوانیت ۔

Wild beast : حیوان ؛ وحشی ۔

Beast : ( v ) Ombre کھیل میں بازی ہارجانا یا ضمانت ضبط ہو جانا ۔

Beast fly : ( n ) گاؤ مکھی ؛ ککرمچھی ؛ بھوت بن کر پیچھے پڑ جانے والا ۔

Beast of burden : ( n ) باربردار جانور ۔

Beast of prey : ( n ) گوشت خور جانور ۔

Beast tale : ( n ) وہ نثری حکایت یا بیانیہ نظم جس میں جانور کا قصہ ہو لیکن اس میں عام طور پر کوئی اخلاقی سبق نہ ہو ۔

**Beasthood : ( n )** حیوانیت : بہیمیت ۔

**Beastie : ( n )** Beast کی تصغیر ۔

**Beastily : ( adv )** حیوانیت سے : جانور کے طور پر : نفرت انگیز طریقے پر ۔

**Beastily : ( a )** جانور کا سا ' جانور صفت : جانور والا : حیوانی حرکات والا : نجس : نفرت انگیز ۔

**Beastlike : ( a & adv )** مثل حیوان : حیوان کا سا : جانور کا سا : بطور حیوان : جانور کے طور پر ۔

**Beastliness : ( n )** ( ۱ ) بسیار خوری : پیٹوپن : حیوانیت : جانور خوئی : زشتی : قباحت ۔ ( ۲ ) شہوت پرستی ۔ ( ۳ ) مکروہ غذا ۔ ( ٤ ) بہیمیت : حیوانیت ' بے رحمانہ اور نفرت انگیز طرز عمل : بہیمانہ حرکت ۔ ( ٥ ) جانور کی مثل ۔

**Beastly : ( a )** ( ۱ ) جانور کا سا : حیوانی حرکات والا : نجس : نفرت انگیز ۔ ( ۲ ) ( بول چال عامیانہ ) کمبخت ۔

**Beastly : ( adv)** ( ۱ ) نفرت انگیز طریقہ پر ۔ ( ۲ ) ( عامیانہ ) نہایت ۔

**Beat : ( v ) [ OTeut. "bautan" ]** ( ۱ ) مارنا : کوٹنا : زدو و کوب کرنا : ضرب لگانا ۔ ( ۲ ) پڑنا ( دھوپ ، پانی ، ہوا ) ۔ ( ۳ ) غالب آنا : سبقت لے جانا : زچ کرنا ۔ ( ٤ ) پھڑپھڑانا ( پر ) ۔ ( ٥ ) ( دل کا ) دھڑکنا : ( گھڑی کا ) چلنا ۔ ( ٦ ) ھانکا کرنا : ھنکا کے لانا ۔ ( ۷ ) بجانا ( موسیقی ) ۔ ( ۸ ) چلنا ۔ ( ۹ ) حملہ کرنا ۔ (۱۰) (طبعی) بیٹ ۔ (۱۱) ٹھیلنا : زور لگانا ۔ (۱۲) توڑنا : چور چور کردینا : مغلوب کرلینا ( سخت ضرب سے ) ۔ (۱۳) ( ڈھول وغیرہ کا ) بجنا : بجاکر بتانا یا ھدایت کرنا ۔ ( ۱٤ ) (جہاز رانی ) ھوا یا موجوں کے خلاف آگے بڑھنا ۔ ( ۱٥ ) ( شکار ) ادھر ادھر دوڑنا : ندی میں موجوں کے خلاف چلنا ۔ ( ۱٦ ) ملانا : پھینٹنا ( انڈے وغیرہ کا ) ۔ ( ۱۷ ) چلچلاتی دھوپ کا پڑنا ۔

Beat it : جلد بھاگ جانا : فرار ھو جانا ۔

It beats cockfighting : نہایت دلچسپ ھے : نہایت پر لطف ۔

To beat about : ھوا کے خلاف راستہ بدلکر چلنا ۔

To beat about the bush : ٹامک ٹوئیاں مارنا ۔

To beat a carpet : قالین کو پیٹ کر صاف کرنا ۔

To beat a door : دستک دینا ۔

To beat a /the drum : مشتہر کرنا ۔

To beat a path or track : پیروں سے روند کر راستہ بنانا

To beat a parley : گفت و شنید کرنا ۔

To beat a retreat : پسپا ھونا : پیچھے ھٹنا ۔

To beat (a thing ) into one's head ( mind ) etc دماغ میں گھسا دینا ' سمجھا دینا ۔

To beat black and blue : مارتے مارتے بدن نیلا کردینا ۔

To beat hollow : کسی کو زیر کردینا : پوری شکست دینا ۔

To beat one's brains ( out ) : دماغ سوزی کرنا : سرکھپانا ۔

To beat one's breast / chest : فخریہ انداز میں بولنا ۔

To beat one's gums : متواتر بولتے رھنا : طول کلامی کرنا ۔

To beat one's time : حیرت میں ڈالنا : حیرت زدہ کرنا ۔

To beat one's way : مشکلات میں اپنا راستہ نکالنا ۔

To beat out metal / forge : دھات کو پیٹ کر ٹھیک کر دینا ۔

To beat the air / wind : بے سود کوشش کرنا : ھوا کو مٹھی میں تھامنا ۔

To beat the bounds : حدود قائم کرنا ۔

To beat the breast : سینہ کوبی کرنا : ماتم کرنا ۔

To beat the bush : جستجو کرنا : تلاش کرنا ۔

To beat the jungle : ھانکا کرنا ۔

To beat the quarter of : بلاتکلف ملاقات کے لئے جانا ۔

To beat the rap : کسی الزام سے بچ نکلنا ۔

To beat the streets : چہل قدمی کرنا ؛ ٹال دینا ۔

To beat time : ( مجازاً ) پابندی وقت کرنا ؛ وقت کی پابندی کرنا ۔

To beat up ( for ) recruits/ To beat up the town for recruits : رنگروٹ وغیرہ جمع کرنا ؛ بھرتی کرنا۔

Beat : ( v ) پڑتی زمین سے گھاس کو جڑ سے نکال پھینکنا ۔

Beat : ( n ) ( ۱ ) ضرب ؛ چوٹ ( ڈھول یا نقارے کی )۔ ( ۲ ) تال کی ھدایت ( بینڈ ماسٹر کی ) ؛ باقاعدہ متواتر تال ؛ یکساں سروں کی باقاعدہ تکرار ۔ ( ۳ ) ( گھڑی وغیرہ کی ) باقاعدہ حرکت ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) حرکت ۔ ( ٤ ) دھڑکن ( دل کی )۔ ( ٥ ) گشت ؛ روند ۔ ( ٦ ) (بندوق وغیرہ کی ) زد ۔ ( ۷ ) مقررہ گشت ( منصبی )۔ ( ۸ ) ( شمشیر زنی ) وار ( مخالف کی تلوار پر ضرب لگانا )۔ ( ۹ ) نقارہ پر چوٹ لگا کر دیا ھوا سگنل ۔ ( ۱۰ ) ( موسیقی ) وہ ارتعاش یا اہتزاز جو دو غیر مساوی بلندی کے سروں کو ایک ساتھ بجانے سے پیدا ھو ۔ ( ۱۱ ) مترنم زائد سر کا نام ۔ ( ۱۲ ) شکار کے لئے تلاش کیا ھوا علاقہ ۔ ( ۱۳ ) (جہاز رانی ) ھوا کے مخالف راستہ بدلنے کا ایک متبادل راستہ ۔ ( ١٤ ) دو مختلف ارتعاشوں کی ریڈیائی موجوں ، آوازوں یا آوازی لہروں کا اتصال ؛ باقاعدہ وقفے پر جو اہتزاز پیدا ھو ، ان میں سے ایک ۔ ( ١٥ ) آوارہ ۔

In beat : باقاعدہ تواتر ھونا ۔

Off the beat : بے قاعدہ تواتر ھونا ۔

Off one's beat : اپنے میدان عمل سے باھر ۔

Out of beat : بے قاعدہ تواتر ھونا ۔

Beat : ( n ) پٹ سن کا وہ گٹھا جو پانی میں ڈالے جانے کے لئے تیار ھو ۔

Beat : ( n ) بنجر اور جھاڑی دار زمین کے ٹکڑے جنھیں کاٹ کر جلا دیتے ھیں ۔

Beat : ( a ) خستہ ؛ پراگندہ ؛ تھکا ھوا ؛ تھکا ماندہ ؛ چور ۔

Beat about : ( v ) ( جہاز رانی ) ھوا یا موجوں کے خلاف راستہ بنانا ۔

Beat away : ( v ) مارتے جانا ؛ مار کے بھگا دینا ۔

Beat ax : ( n ) کلھاڑی جس سے کاٹا یا چھیلا جاتا ھے ۔

Beat back : ( v ) پسپا کر دینا ۔

Beat down : ( v ) ( ۱ ) مارکر ھٹا دینا ؛ سخت ضرب سے توڑ دینا ؛ ( مجازاً ) تہ و بالا کر دینا ۔ ( ۲ ) زیر و زبر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ تختہ الٹ دینا ؛ قیمت گھٹانا ؛ کم کرانا ۔ ( ۳ ) شدت سے برس پڑنا ؛ پیٹ پیٹ کر کم کرنا ۔

Beat frequency : ( n ) ( طبیعیات ) تواتر ارتعاش ۔

Beat guard : ( n ) بیٹ چوکیدار ؛ گشتی چوکیدار ۔

Beat in : ( v ) کچل دینا ؛ زور سے دھکیل دینا ؛ چور چور کردینا ؛ دماغ میں گھسا دینا ؛ ذھن نشین کرنا ۔

Beat note : ( n ) ( طبیعیات ) بیٹ نوٹ ؛ وہ سر جس کا ارتعاش دو لنگنوں کے ارتعاش کے فرق کے برابر ھو ۔

Beat off : (v) مار کر بھگا دینا ۔

Beat on : ( v ) مارتے جانا ۔

Beat oscillator : ( n ) ( طبیعیات ) بیٹ مرتعش ۔

Beat out : ( v ) ( ۱ ) روند کر راستہ نکالنا / راہ بنانا ۔ ( ۲ ) طاقت سے یا لڑکر بھگا دینا ۔ ( ۳ ) پیٹ پیٹ کر شکل بنانا ۔ ( ٤ ) غلہ کوٹنا ۔ ( ٥ ) پیٹ پیٹ کر بڑھا دینا ۔ ( ٦ ) غلہ کو گاھنا ۔ ( ۷ ) کسی بات کی تہ کو پہنچنا ۔ ( ۸ ) تھکا دینا ۔ ( ۹ ) ٹال دینا ۔

Beat postman : ( n ) ( انتظامیہ ) گشتی ڈاکیہ ۔

Beat stroke : ( n ) ( لسانیات ) ضرب دھڑکن ۔

Beat up : ( v ) ( ۱ ) روند دینا ۔ (۲) پھینٹ کر ملا دینا ۔ ( ۳ ) دام بڑھا دینا ۔ ( ٤ ) (فوج ) خبردار کرنا ۔ ( ٥ ) پرانا : خستہ حال ۔

Beat wave : ( n ) ( طبیعیات ) بیت لہر ۔

Beaten : ( a ) ( ۱ ) روندا ہوا : ہارا ہوا ۔ ( ۲ ) پیتا ہوا ( ہتھوڑے سے ) ۔ ( ۳ ) پامال ۔ ( ٤ ) پٹا ہوا ۔ ( ٥ ) چور : تھکا ہوا ' پست : تھکا ہارا ۔ (٦) تعاقب ۔

Beater : ( n ) ( ۱ ) دھرمٹ : ڈنکا : موگری : تھاپی : موسل : ہانکا کرنے والا ۔ ( ۲ ) کوٹنے کی کوٹنی مشین : ( مجازاً ) قبل سے مشتہر کرنے والا ایجنٹ ۔

Beaterman : ( n ) ( انتظامیہ ) ڈھول پیٹنے والا : طبل مانند ۔

Beath : ( v ) [ OTeut. "bapian " ] ( ۱ ) سینکنا ۔ ( ۲ ) کچی لکڑی کو سیدھی کرنے کے لئے گرم کرنا ۔

Beatific : ( a ) [ L. "beatificus" ] مبارک : مسعود : روحانی مسرت بخشنے والا ۔

Beatific vision : ( n ) بہشت کی شان و شکوہ کا ایک نظارہ ۔

Beatifical : ( a ) مبارک : مسعود : روحانی مسرت بخشنے والا ۔

Beatifically : ( adv ) روحانی مسرت بخشنے کے طور پر / انداز سے ۔

Beatification : ( n ) [ L."beatificare" ] ( ۱ ) مبارک بتانا یا بنانا یا مسعود بتانا یا بنانا : سعادت ۔ ( ۲ ) ( رومن کلیسا ) اعلان ولایت کی پہلی رسم : پوپ کی طرف سے کسی مردے کے بارے میں اس کی ولایت کے اعلان کی پہلی رسم ۔

Beatify : ( v ) [ L."beatificare" ] ( ۱ ) روحانی سعادت یا مسرت سے نہال کرنا ۔ (۲) کسی مرے ہوئے شخص کے آسمانی نعمتوں سے مالا مال ہونے کا اعلان ( پوپ کے ذریعہ ) ۔

Beating : ( n ) ( ۱ ) سزا : مار ۔ ( ۲ ) ہار : شکست ۔

( ۳ ) موجوں کا ساحل سے ٹکرانا ۔ ( ٤ ) بازوں کی پھنپھناہٹ ۔ ( ٥ ) شکار کا ہانکا ۔ ( ٦ ) ہوا کے خلاف جہاز چلانا ۔ ( ۷ ) ارتعاش : اہتزاز ۔

Beatitude : ( n ) [ L."beatitudo" ] ( ۱ ) برکت : سعادت : روحانی مسرت ۔ ( ۲ ) ( جمع میں ) حضرت عیسیٰ کے پہاڑی والے خطبے میں برکت کی بشارتیں ۔ (۳) کیتھولک چرچ کے کسی بطریق کا خطاب ۔ ( ٤ ) اعلان ولایت کی پہلی رسم ۔

Beatnik : ( n ) وہ شخص جو اپنے لباس اور عادات میں غیر رسمی انداز/طریقہ اختیار کرے اور اکثر جس کا رجحان غیر معمولی فلسفہ اور خود اظہاریت کی طرف ہوتا ہے ۔

Beau : ( a ) [ L. "bellus" ] خوبصورت : اچھا : حسین ۔

Beau : ( n ) ( Pl . beaux / beaus ) ( ۱ ) البیلا : چھیلا : بانکا ۔ ( ۲ ) عاشق ۔

Beau : ( v ) عاشق ہونا ' عاشق بن جانا : البیلا بن جانا ۔

Beau garcon : ( n ) [ F. ] بانکا : سجیلا : چھیلا ۔

Beau-ideal : ( n ) [ F. "beau ideal" ] حسن کا انتہائی معیار : حسن کا مکمل نمونہ ( صورت یا سیرت ) ۔

Beau-monde : ( n ) [ F. ] وہ طبقہ جو نفاست اور شان میں ممتاز ہو : فیشن ایبل سوسائٹی ۔

Beau-pot ( n ) [ erron.Sp. of BOUGH POT] پھولوں کا گلدستہ ۔

Beaufin : (۱) گہرے لال رنگ کا پکانے کا سیب ۔ (۲) تنور میں پکایا ہوا سیب جو چپٹا ہو کر کیک کی شکل کا ہو جاتا ہے ۔

Beauish : ( a ) البیلاپن : چھیلاپن : عاشق مزاجی ۔

Beaune : ( n ) [ f. F." Beaune", France. ] ایک سرخ فرانسیسی شراب ۔

Beaut : ( n ) [ short for BEAUTY ] خوبصورت : کسی شئے کا خوبصورت نمونہ ۔

Beauteous : ( a ) خوبصورت : دلکش : حسین و جمیل ۔

Beauteously : ( adv ) خوبصورتی سے ۔

Beauteousness : ( n ) خوبصورتی : حسن : جمال ۔

Beautification : ( n ) حسین بنانا : خوبصورت بنانا۔

Beautiful : ( a ) ( ۱ ) خوبصورت : سندر : روپ ونت : شکیل : دلکش : اچھا : دلپذیر : دلربا ۔ ( ۲ ) وہ کمال جو خراج تحسین وصول کرے : کوئی شاندار مثال ۔

The beautiful : حسن : جمال : سندرتا ۔

Beautifully : ( adv ) خوبصورتی سے : حسین طور پر : سندرتا سے ۔

Beautifulness : ( n ) حسن ۔

Beautifier : ( n ) سنوارنے والا : آراستہ کرنے والا : حسن افزا ۔

Beautify : ( v ) سنوارنا : سنگھارنا : دلکش بنانا : حسین بنانا : خوبصورت ہو جانا ۔

Beautiless : ( a ) ناخوبصورت۔

Beauty : ( n ) [ late L.. "bellilatem" ] ( ۱ ) حسن : جمال : خوبصورتی : دل کشی : تناسب : خوبی ۔ ( ۲ ) عمدہ نمونہ ۔ ( ۳ ) حسینہ : حسین عورت ۔ ( ٤ ) حسین ادا و انداز : زیور : آرائش : لطافت : رعنائی ۔ ( ٥ ) دیکھنے کی چیز ( طنزاً ) ۔

This is the beauty of it : یہی تو اس کا حسن یا خوبی ہے ۔

Beauty contest : ( n ) مقابلہ٭ حسن۔

Beauty culture : ( n ) آرائش گری کا فن : فن مشاطگی ۔

Beauty doctor : ( n ) حسن کو قائم رکھنے کا مشورہ دینے والا ۔

Beauty operator : ( n ) آرائش گر : مشاطہ ۔

Beauty parlour : ( n ) آرائش گاہ حسن ۔

Beauty specialist : ( n ) آرائش حسن کا ماہر : ماہر مشاطگی ۔

Beauty sleep : ( n ) آدھی رات سے پہلے کی نیند ۔

Beauty spot : ( n ) مصنوعی خال : دلکش منظر ۔

Beautx arts : ( n ) وہ طرز تعمیر جس میں رواج و دستور کی پابندی کی جائے اور تاریخی طرز اور تفصیلات کا استعمال ہو ۔

Beauxite : ( n ) [ Beaux or Baux in France ] المونیا اور لوہے کا آبی آکسائڈ جس سے الومنیم بنتا ہے ۔

Beaver : ( n ) [ OTeut. "bebru-z" ] ( ۱ ) سنجاب : سگ آبی : اود بلاؤ ۔ ( ۲ ) سنجابی ٹوپی ۔ ( ۳ ) سنجاب کا کپڑا جو اوپر کے کوٹ کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ ( ٤ ) سنجابی دستانہ ۔ ( ٥ ) بھرکلہ داڑھی : بھرکلہ داڑھی والا آدمی ۔ ( ٦ ) ایک کھیل جس میں داڑھی پکڑکر کہتے ہیں " Beaur " ہے ۔

In beaver : لمبی ٹوپی پہنے ہوئے ۔

Beaver : ( n ) خود کا اگلا نچلا حصہ ۔

Beaver rat : (n) چھچھوندر یا اسکی سمور ۔

Beaver stone : ( n ) Beaver کے جھانگھ کی وہ تھیلی جس میں سے Castor نکلتا ہے ۔

Beavered : ( a ) سنجابی ٹوپی پہنے ہوئے ۔

Beaverteen : ( n ) [ f. "Beaver" ] سوتی کپڑا جس پر چکن کا سا کام ہوتا ہے ۔

Beavery : ( n ) وہ جگہ جہاں سنجاب رکھے جائیں ۔

Bebeeru / Bibiru : (n) [ native name ] گائنا کا سدابہار درخت جس سے کونین جیسی چیز نکلتی ہے ۔

Bebleed : ( v ) [ BE+BLEED ] خون میں لت پت کرنا : خون آلودہ کرنا۔

Bebless : ( v ) [ BE+ BLESS ] بہت دعائیں دینا ۔

Beblister : ( v ) [ BE + BLISTER ] بری طرح سے آبلے پڑجانا ۔

Beblood : ( v ) [ BE + BLOOD ] دیکھو Bebleed

Beblubbered : ( n ) [ BE + BLUBBERED ] آنسوؤں سے

گندہ ہو جانا ۔

Becall : ( v ) [ BE+ CALL ] برا بھلا کہنا ( عامیانہ ) : دشنام دینا : چیتاونی دینا۔

Becalm : ( v ) ( ۱ ) چپ کرنا : روکنا : خاموش کرنا : دلاسا دینا ۔ ( ۲ ) ہوا کی کمی کی وجہ سے جہاز کا روک دینا ۔

Because : (adv. & conj.) [BE+CAUSE] اس وجہ سے کہ : کیونکہ : اس لئے کہ : چونکہ : سبب سے : تاکہ ۔

Beccaccia : (n) [It.] چہے کی قسم کا پرندہ ۔

Beccafico : (n) [It.] اٹلی کا موسمی پرندہ : مرغ نغمہ خواں :چہچہا نیوالا پرند ۔

Bechamel : (n) [f.Marquis de Bechamel,Steward of Louis xiv] ایک قسم کی سفید چٹنی جس میں اکثر بالائی ملی رہتی ہے ۔

Bechance : (v ) [BE + CHANCE] ہونا : واقع ہونا ۔

Becharm : (v ) مسحور کر لینا ۔

Beche-de-mer : (n) [Quasi Fr.] (۱) ایک قسم کا نفیس کھاناجو گھونگے وغیرہ سے تیار ہوتا ہے اور چینی لوگ کھاتے ہیں ۔(۲) ٹوٹی پھوٹی انگلش زبان جو Solomon Island, New Guinea اور دوسرے جزیروں میں بولی جاتی ہے ۔

Bechic : (a & n) [L."bechicus"] کھانسی کو روکنےوالی (دوا)۔

Beck : (n) [OTeut."bakki-z"] جھرنا یا چشمہ جس کی تہ پتھریلی اور ناہموار ہو ۔

Beck : (n) معنی خیز اشارہ : سر کی جنبش ۔

To be at the beck and call of : کسی کے اشارے پر چلنا ۔ یا چلانا ۔

Beck : (n) (۱) ناند : باٹ _ (۲)نہائی کا پتلا سرا ۔

Beck : (v) (۱) معنی خیز طور پر سر ہلانا ۔ (۲) جھکنا : سر جھکانا ۔

Beck-iron : (n) شاخ دار سندان/آہرن نہائی ۔

Becker/ Becket : (n) ایک قسم کی سمندری مچھلی : بریم۔

Becket : (n) [origin unknown] ( جہاز رانی) ڈنڈا : ہک یا کانٹا جس سے جہاز کے آزو بازو رسیاں لٹکتی رہتی ہیں ۔

Becket : (v) ڈنڈے : ہک یا کانٹے سے باندھنا یا لگانا ۔

Beckon : (v) [OTeut."banknjan"] اشارے کرنا : اطلاع دینا : مخاطب کرنا : اشاروں سے بلانا ۔

Beckon : (n) اشارہ : اشاروں سے حکم یا رضامندی ۔

Beclaw : (v) [BE+CLAW] پنجوں یا ناخنوں سے پھاڑنا یا خراش لگانا ۔

Beclip : (v) [BE+CLIP] لپیٹنا : گھیرنا ۔

Beclog : (v) [BE + CLOG] لیس دار شئے سے بھر دینا : روک دینا ۔

Beclothe : (v) [BE + CLOTHE] کپڑے پہنانا ۔

Becloud : (v) [BE + CLOUD] (۱) ابر سے ڈھک دینا ۔ (۲) گمنام کرنا : چھپا دینا : پردہ ڈال دینا ۔

Become : (v) [OE."becuman"] ہونا : ہوجانا : بن جانا : ٹھیک ہونا : موزوں ہونا : مناسب ہونا : زیب دینا : سزاوار ہونا : آراستہ ہونا : نئی خاصیت اختیار کرنا : نیا انداز اختیارکرنا ۔

Becoming : (a) موزوں : مناسب : شایاں : نمود : (فلسفہ و نفسیات) تکون ۔

The becoming : شائستگی : تمیز: آداب : وجود میں آنیوالا ۔

Becomingly : (adv) موزونیت سے : شایاں طورپر ۔

Becomingness : (n) موزونیت ۔

Becripple : (v) [BE + CRIPPLE] بے دست و پا کردینا : بے بس کر دینا ۔

Becrown : (v) [BE + CROWN] تاج پہنانا ۔

Becurl : (v) گھونگریالے (بال) سے ڈھک دینا : مزین کرنا : چین و شکن دینا : (زلف کو ) ۔

Bed : (n) [OTeut."badjo-(on)"] (۱) بستر : بچھونا : گدّا : پلنگ : چارپائی : سیج : کھٹولا ۔ (۲) تلا : تہ : بنیاد ۔(۳) فرش : تختہ : کیاری ۔ (٤) دلدل (جس میں بیر کا درخت ہو ) ۔

ساتھ بنیں اور دونو ں کے درمیان شینہ سا بنے ۔

Bed and board : مہمان داری ؛ طعام و قیام ؛ زن و شوہر کے تعلقات ۔

Bed bug : (n) (حیوانیات) کھٹمل ۔

Bed clothes : (n) اوڑھنا ؛ بچھونا ۔

Bed-head : (n) بالپن ۔

Bed-key : (n) چارپائی کے سرے اور پٹیاں کھولنے کا آلہ ۔

Bed-maker : (n) انگلستان کی یونیورسٹی کا خادم/خادمہ ۔

Bed of down/flowers/roses : آسودگی اور آسائش کی زندگی ۔

Bed pan : (n) مریض کے بستر میں رفع حاجت کرنے کا برتن ۔

Bed piece / Bed plate : (n) مشینوں کا تلہ ۔

Bed post : (n) پلنگ کے پائے ۔

Bed wetter : (n) وہ شخص جس کی عادت سونے میں بستر پر پیشاب کرنےکی ہو ۔

Bed wetting : (n) بستر پر پیشاب کرنےکی بیماری ۔

Bed winch / Bed wrench : (n) چارپائی کے سرے اور پٹیاں کھولنے کا آلہ ۔

Bedabble : (v) [BE + DABBLE] دھبے ڈالنا ؛ لتھیڑنا ؛ ساندنا ؛ گندہ کر دینا ۔

Bedad : (int.) [BE + DAD] واللّٰہ ؛ باپ کی قسم ۔

Bedangled : (a) ادھر ادھر لٹکی ہوئی چیزوں سے آراستہ ۔

Bedarken : (v) [BE + DARKEN] تاریکی میں ڈالنا ۔

Bedash : (v) [BE + DASH] (۱) ٹکّر مارنا؛ ٹکّرسے زخمی ہونا۔(۲) رنگوں کے چھینٹوں سے بھر دینا ۔

Bedaub : (v) [BE + DAUB] (۱) رنگنا ؛ رنگ چڑھانا ؛ رنگ تھونپنا ۔(۲) حد سے زیادہ آرائش

(۵) تلیٹی ؛ سمندر یا دریا کی تہ ۔
(٦) بلیرڈ ٹیبل کی سلیٹ ۔
(۷) ریل کی سڑک یا عام سڑک کی بنیاد ۔
(۸) صدفہ (oyster) کی تہ ، دریا میں ۔
(۹) پرت ؛ طبقہ ۔(۱۰) توپ گاڑی کا وسطی حصہ ۔(۱۱) قبر ۔(۱۲) ازدواجی وصال کی جگہ ؛ ازدواجی رشتہ / تعلقات ؛ ولادت کا مقام ۔(۱۳) کسی جسم حیوانی کے عضو کا جزو ترکیبی ؛ ٹائپ وغیرہ کا سانچہ (چھاپہ خانہ ) ۔(۱٤) دو اینٹوں کے بیچ کا مسالہ ؛ ٹیکہ اور سہارا ۔
(۱۵) رینگنے والے جانوروں کا ایک جھنڈ ۔

Narrow bed : قبر ۔

To bring to bed : وضع حمل ہونا ۔

To die in one's bed : اپنے بستر پر مرنا ؛ قدرتی موت مرنا ؛ طبعی موت مرنا ۔

To keep one's bed : بستر مرض پر ہونا ۔

To leave one's bed : شفا پانا ؛ صحت پانا ؛ تندرست ہو جانا ۔

To lie or sleep in the bed one has made : اپنے اعمال کی سزا پانا ؛ اعمال کی سزا بھگتنا ۔

To make a bed : استعمال کے بعد بستر ٹھیک کرنا ؛ بستر کرنا ؛ بستر لگانا ۔

To make up a bed : فوری طور پر سونے کا انتظام کرنا ۔

To take to one 's bed : بیماری یا کمزوری سے بستر پر پڑ ے رہنا ۔

Bed : (v) (۱) بستر میں ڈالنا ؛ بستر مہیّا کرنا ۔ (۲) سونا ؛ بستر پر سونا یا سلانا ۔(۳) پودا لگانا ۔(٤) جمانا ؛ نصب کرنا ؛ گاڑنا ۔ (۵) پرت جمانا ؛ تہ دینا ؛ تہ جمانا ؛ پرت یا تہ جمانا ۔(٦) کسی چیز کا سہارا لینا ۔ (۷) (تعمیر ) اینٹ پر سیمنٹ یا کھوا لگا کر جمانا ۔(۸) (معماری ) پتھر کو کاٹ چھانٹ کر درست کرنا ۔(۹) پھیلانا ؛ کسی چیز کی تہ کو پھیلانا ۔(۱۰) گھڑیال یا صدفہ وغیرہ کا اکھٹا ہونا ۔

To bed up : تہ بہ تہ اکھٹا ہونا (کسی چیز کا ) ؛ اس طرح ہل چلانا کہ دو ریگھاریاں ساتھ

کرنا / سنوارنا (جو بد نما لگے )۔

**Bedaux system : (n)** (سماجیات) بیڈکس نظام ۔

**Bedawee/-wi / wy : ( n )** بدو Bedouin کی مختلف شکلیں ۔

**Bedazzle : (v) [BE+DAZZLE]** چکا چوند کردینا ؛ خیرہ کر دینا ؛ مسحور کر دینا ۔

**Bedazzlement : (n)** چکا چوند ؛ خیرگی ' سحر زدگی ۔

**Bedchamber : (n) [BED + CHAMBER]** خواب گاہ ۔

**Bedded rock : (n)** پرت دار چٹان ۔

**Bedder : (n)** (۱) مویشی کے بچے دینے کے وقت مدد کرنیوالا ؛ بستر پر لٹانیوالا ۔ (۲) تیل کی چکی کا نچلا پتھر ۔ (۳) انگلستان کی یونیورسٹی میں بستر لگانیوالا خادم ۔ (٤) چمن یا باغ کے قابل پودا ۔ (۵) خواب گاہ ۔

**Bedding : (n)** (۱) گدا ؛ بستر ' پال ۔ (۲) نچلی تہ ؛ بنیاد ۔ (۳) دلہن کو بستر پر ڈالنا ۔ (٤) تختہ میں پھول کا درخت لگانا ؛ تختہ باغ ۔ (۵) (ارضیات ) پرت یا طبقہ ؛ طبقیت ۔

**Bedding moulding : (n)** (تعمیرات ) کسی نکلے ہو ئے حصے کا آرائشی حاشیہ ۔

**Bedding stone : (n)** سنگ مرمر کا وہ سیدھا ٹکڑا جو گھس کر چکنی کی ہوئی اینٹ کو جانچنےکیلئے استعمال کیا جائے ۔

**Bede : (n)** کان کن کی کلہاڑی ۔

**Bedeck : (v) [BE + DECK]** سجانا ؛ آراستہ کرنا ؛ سنوارنا ؛ مزیّن کرنا ؛ زیور پہنانا؛ زیور سے ڈھک دینا ۔

**Bedeguar : (n) [Pers."badawar"]** پودوں کا مادہ جو ان پر کائی کیطرح جم جاتا ھے ۔

**Bedevil: (v) [BE+DEVIL]** (۱) (کسی پر) سایہ ھونا ؛ آسیب ھونا ۔ (۲) ظلم و جبر کرنا ۔ (۳) ابتری پھیلانا ؛ بگاڑنا ؛ شرارت سے یا حیرت انگیز طریقہ پر بدل دینا ۔ (٤) شیطان کہہ کے پکارنا ۔ (۵) شیطنت کا سلوک کرنا ۔

**Bedevilled : ( v )** بگاڑا ھوا ' ستایا ھوا ؛ آسیب زدہ ' مظلوم ۔

**Bedevilment : (n)** ستم زدگی ؛ آسیب زدگی ؛ بگاڑ؛ ابتری ۔

**Bedew : (v) [BE + DEW]** چھڑکنا ؛ شبنم سے بھگونا یا بھگویا جانا ۔

**Bedfast :( a )** ذی فراش ؛ صاحب فراش ؛ نحیف و نزار ۔

**Bedfellow : (n) [BED+FELLOW]** ایک بستر پر ساتھ سونے والا ؛ ھم خواب ؛ ھم بستر ؛ ھم ساتھی ؛ رفیق ۔

**Bedgown : (n) [BED + GOWN]** شب خوابی کا چوغا ۔

**Bedim : (v) [BE + DIM]** دھندلا کردینا ؛ دھندلانا ۔

**Bedip : (v) [BE + DIP]** ڈبونا ؛ غرق کرنا ۔

**Bedizen / Bedizzen: (v) [BE+DIZEN]** حدسےزیادہ آرائش کرنا۔

**Bedizenment : (n)** حد سے زیادہ بد مزاقی سے آراستہ ؛ آرائش میں شوخ رنگ کا استعمال کرنا ۔

**Bedlam : (n & a) [ME."Bedlem"]** غل غپارہ کا مقام ؛ سینٹ میری آف بیتھلھم کا شفا خانہ جس سے پاگل خانے کا کام لیا جاتا ھے ؛ پاگل خانہ ؛ دارالمجانین ۔

Jack or Tom Bedlam : پاگل ؛ دیوانہ ۔

**Bedlamite : [f."BEDLEM]** پاگل خانے کا رھنے والا ؛ پاگل ۔

**Bedlift : (n)** پلنگ جو صوفہ بن سکے ۔

**Bedmoulding : (n)** (تعمیرات) کسی نکلے ھوئے حصہ کا آرائشی حاشیہ ۔

**Bedouin : (n) [Arab."badawin"]** بدو ؛ صحرا نشین ' خانہ بدوش عرب ؛ با دیہ نشین عرب ۔

**Bedouinism : (n)** بدویت ؛ صحرانشینی ؛ بادیہ نشینی ۔

**Bedrabble : (v) [BE + DRABBLE]** پانی/ کیچڑ سے لت پت ؛ لتھڑا ھوا ۔

**Bedraggle : (v) [BE +DRAGGLE]** (۱) لباس یا کپڑے کا

زمین میں گھسٹنے سے گندہ ہو جانا ۔
(۲) مٹی میں لتھیڑنا ۔

Bedrench : (v) [BE+DRENCH] اندر ڈالنا ؛ بھگونا (عرق یا زلال نکالنے کے لئے ) ؛ انڈیلنا ۔

Bedrid / Bedridden : (a) ذی فراش ؛ صاحب فراش ؛ نحیف و نزار۔

Bedrock : (n) (۱) دریا برآمد زمین کے نیچے کی چٹان ۔ (۲) بنیادی اصول ۔

Bedroom (n) [BED+ROOM] خواب گاہ ؛ سونے کا کمرہ ۔

Bedrop : (v) [BE+DROP] (۱) قطرے قطرے سے بھگو دینا ۔ (۲) (pa.p) قطروں میں چھڑکا ہوا ۔

Bedscrew : (n) وہ پیچ جس سے مسہری کے پائے اور پٹیاں جوڑی جائیں ؛ بھاری چیزوں کے اٹھانے کی مشین ۔

Bedside : (n) بیمار کے بستر کے پاس ؛ پٹی کے پاس ۔

Bedside manner : (n) تسلی آمیز انداز؛ (معالج کا طالب) تالیف قلوب کا ڈھب ۔

Bedsitter : (n) وہ کمرہ جو نشست گاہ اور خواب گاہ کا کام دے ؛ Bed-sitting room کا مخفف ۔

Bedsore : (n) [BED+SORE] زخم جو مریض کے جسم میں لیٹے لیٹے پڑ جائے ۔

Bedspread : (n) [BED+SPREAD] پلنگ پوش ۔

Bedstaff : (n) [BED+STAFF] پرانے زمانے کے پلنگوں کے اڑے ڈنڈے جو بوقت ضرورت لاٹھی کا کام دے سکتے تھے ۔

Bedstead : (n) [BED+STEAD] مسہری ؛ پلنگ ؛ مسہری کا فریم ۔

Bedstraw : (n) [BED+STRAW] ایک قسم کی گھاس جو توشکوں / گدوں میں بھرنے کے کام آتی ھے ۔

Bedtick : (n) [BED + TICK] نرم پروں کا گدا ۔

Bedticking : (n) گدے کا کپڑا ؛ توشک کا کپڑا ۔

Bedtime : (n) [BED + TIME] سونے کا وقت ۔

Bedtime story : (n) بچوں کے لئے سونے کے وقت کی کہانی ۔

Bedub : (v) نام رکھنا ۔

Bedull : (v) گندہ کرنا ؛ گوبر سے لتھیڑنا؛گرد آلود کرنا۔

Bedung: (v) گرد آلود کرنا ؛ گوبر سے لتھیڑنا؛ گندہ کرنا۔

Bedust : (v) گندہ کرنا ؛ گوبر سے لتھیڑنا ؛ گرد آلود کرنا ۔

Bedward/-wards : (adv) بستر کی جانب / طرف ۔

Bedwarf : (v) چھوٹا کرنا ؛ کوتاہ کرنا ۔

Bedwarmer : (n) گرم کوئلوں سے ڈھکی ہوئی بورسی ۔

Bedway : (n) (۱) سنگ خارہ میں پرت داری کا بظاہر وجود ۔ (۲) بچوں کے پھسلنے کا پھسلواں تختہ ۔

Bedye : (v) رنگنا ؛ رنگ آلود کرنا ۔

Bee : (n) [OTeut."bion"] (۱) شہد کی مکھی ؛ مہال کی مکھی ؛ مدھو مکھی ؛ زنبور عسل ۔ (۲) (شاعر) سرگرم کار؛ انہماک سے کام کرنے والا ؛ مل کر کام کرنے یا تفریح کے لئے جمع ہونا ۔ (۳) نحل ۔ (٤) وہم ؛ عجیب و غریب ۔ (٥) خمیر کا ڈھیلا / ٹکڑا ۔

Quilting bee : لحاف بنانے کے لئے عورتوں کا اجتماع ، جو خوشی کے طور پر کیا جاتا ھے ۔

Spelling bee : ھجے کرنے کا انعامی مقابلہ ۔

To have a bee in one's bonnet : خبط ہونا ؛ سنکی ہونا ۔

Bee : (n) [Oteut."baugo-z"] (جہاز رانی ) دھات کا ایک حلقہ ؛ سخت لکڑی کا ایک ٹکڑا جو جہاز کی شہتیر میں جوڑ دیا جاتا ھے ۔

Bee bird : (n) مگس خوار پرندہ ؛ زنبور خوار پرندہ ؛ بھنبھنانے والا پرندہ ۔

Bee-bread : (n) پھول کا زیرہ جو شہد کی مکھی کھاتی ھے ۔

Bee-cuckoo : (n) افریقہ کا ایک پرندہ جو جنگلی مدھو مکھیوں کا چھتہ بتاتا ھے ۔

Bee-eater : (n) ایک پرندہ جو شہد کی مکھی کو کھا جاتا ہے ۔

Bee-fly : (n) دو پروں کی ایک مکھی جو مدھو مکھی کے مشابہ ہے ۔

Bee glue : (n) وہ مادہ جس سے مدھو مکھیاں چھتّے کی خالی جگہوں کو بھرتی ہیں اور چھتّے کے حصوں کو ایک دوسرے میں چپکاتی ہیں ۔

Bee gum : (n) شہد کے چھتے کا نام (امریکہ میں) ۔

Bee hawk : (n) ایک قسم کا کیڑا / پروانہ ۔

Bee-line : (n) بالکل سیدھا راستہ ۔

Bee master : (n) شہد کی مکھیاں پالنے والا ۔

Bee mistress : (n) شہد کی مکھیاں پالنے والی ۔

Bee nettle : پھول کا ایک پودا جس پر مکھیاں برابر آتی ہیں ۔

Bee orchis : (n) ایک قسم کا پھول جو شہد کی مکھیوں کے مشابہ ہوتا ہے ۔

Bee skep : (n) تنکوں کا چھتہ ۔

Bee tree : (n) وہ درخت جس میں مدھو مکھیاں چھتّے لگاتی ہیں ۔

Bee wine : (n) پھولوں کا میٹھا رس یا شہد ۔

Beecell : (n) مدھو مکھی کے چھتے کا ایک خانہ ؛ مہال کا ایک خانہ ۔

Beech : (n) [OTeut."boka"] سفید ے کی قسم کا ایک اونچا درخت جس کی چھال چکنی اور پتیاں چمک دار ہوتی ہیں یا اس درخت کی لکڑی ۔

Beech drop : (n) شمالی امریکہ کا ایک طفیلی پودا جو Beech کی جڑوں پر مفت خوری کرتا ہے ۔

Beech fern : (n) فرن کی ایک قسم ۔

Beech finch : (n) ایک پرندہ ؛ Chaffinch کا مقامی نام ۔

Beech marten : (n) نیولے کی قسم کا ایک جانور جس کی سمور بہت قیمتی ہوتی ہے ۔

Beech mast : (n) بیچ کا پھل ۔

Beech oil : (n) بیچ کے پھل کا روغن ۔

Beech owl : (n) ایک قسم کا الّو ۔

Beech wheat : (n) ایک قسم کا اناج ، گھوڑوں اور مرغیوں کے کھانے کا اور جس کی ٹکیا امریکہ میں ناشتے کے وقت کھاتے ہیں ؛ گندم سیاہ ؛ گندم گاوی ۔

Beechen : (a) [OTeut."bokino-"z] (۱) Beech کا سا یا اس سے متعلق ۔ (۲) بیچ کی لکڑی کا بنا ہوا ۔

Beechy : (a) [BEECH+ -Y] بیچ سا ؛ بیچوں سے بھرا ہوا ۔

Beef : (n) [L."bovem"] (۱) گائے کا گوشت ۔ (۲) جھگڑا ؛ تکرار ۔ (۳) (عامیانہ) اعتراض ۔ (٤) جسامت ؛ جسم کا گٹھا ہوا حصہ ؛ پٹھے ؛ طاقت ۔ (٥) گائے بیل اور اس قسم کے دوسرے جانور خاص کر موٹا تازہ جانور ۔

Beef head / Beef headed : (a) بے وقوف ؛ احمق ۔

Beef steak : (n) گائے کے گوشت کا موٹا ٹکڑا/قتلہ جو جانور کی پچھلی ران سے کاٹتے ہیں ۔

Beef tea : (n) گائے کے گوشت کی یخنی ۔

Beef-witted : (a) بے وقوف ؛ احمق ۔

Beef-wittedness : (n) احمق پن ؛ بے وقوفی ؛ ابلہی ۔

Beef-wood : (n) پکی سرخ لکڑی ۔

Beefeater : (n) (۱) لندن ٹاور کا نگراں سپاہی ۔ گائے کا گوشت کھانیوالا ؛ (حقارت سے) کھاتا پیتا گنوار ۔ (۳) افریقہ کی ایک چڑیا جسے ox-pecker بھی کہتے ہیں ۔

Beefiness : (n) [BEEFY+NESS] (۱) بھدا پن ؛ سختی ؛ ٹھوس پن ۔ (۲) (مجازاً) گھامڑ پن ؛ گاؤدی پن ۔

Beefing : (n) ایک قسم کا سیب : Biffin کی متبادل شکل ۔

Beefing / Beefin : (n) قربانی کا بیل ۔

Beefy : (a) (۱) سخت : ٹھوس ۔ (۲) گائے کے گوشت کیطرح ۔ (۳) مضبوط : مضبوط جسم کا ۔ (٤) گاؤدی : بے وقوف : گھامڑ : مٹھا ۔

Beehive : (n) شہد کی مکھی کا چھتہ : مہال ۔

Beehive hut : (n) (تاریخ) چھتہ نما جھونپڑی (ماقبل تاریخ) ۔

Beehive oven : (n) مہال تنور ۔

Beehive shelf : (n) مہال خانہ ۔

Beehive shrine : (n) (تاریخ) چھتہ نما زیارت گاہ ۔

Beehive tomb : (n) (تاریخ) چھتہ نما قبر : مقبرہ ۔

Beele : (n) ایک قسم کی کدال جو دونوں سروں پر تیز ہوتی ہے : گنیتی ۔

Beeleman : (n) گنیتی چلانیوالا ۔

Beelzebub : (n) [L. and Heb."ba'al-zbub] (۱) شیطان : ابلیس ۔ (۲) جنوبی امریکہ کا ایک چلاّ نے والا بندر ۔

Been : Past participle کا Be

Beent : (a) موجود : حاضر ۔

Beep : (n) [Echoic] ہارن کی آواز یا کوئی مختصر تیز آواز ۔

Beep : (v) ہارن بجانا ۔

Beeper : (n) Beep سگنل دینے کا ایک طریقہ جس سے بغیر ہوا باز والے ہوائی جہاز کو سگنل دیتے ہیں ۔

Beer : (n) [OE."beor"] جو کی شراب : بوزہ ۔

Small beer : (۱) پتلی ہلکی بیئر ۔ (۲) (مجازاً) کم قدرو قیمت رکھنے والی چیز : چھوٹی موٹی باتیں یا معاملات : کم اہمیت والی چیز ۔

To be in beer : نشہ میں ہونا ۔

To think no small beer of oneself : اپنے کو چھوٹا نہ سمجھنا / ہیچ نہ سمجھنا ۔

Beer : (n) تانے کے دھاگوں کا ایک سرا ۔

Beer engine : (n) ایک آلہ جس سے بیئر کے پیپے میں جو دوا رکھی ہوتی ہے بیئر کے گلاس میں لی جا سکتی ہے ۔

Beer faucet : (n) بے مزہ بیئربن گیس بھرنے کی مشین ۔

Beer faucet : (n) آب سنج جو بیئر کی تلچھٹ کی کثافت جانچنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Beer garden : (n) وہ باغ جہاں بیئر پی جاتی ہے : شراب خانہ سے متصل صحن جس میں بیئر پی جاتی ہے ۔

Beer house : (n) شراب خانہ : بیئر خانہ : بوزہ خانہ : لائسنس دار ۔

Beer money : (n) نوکروں کو بیئر کے بجائے روپیہ کی شکل میں معاوضہ : انعام جو خدمت گاروں اور مزدوروں کو بیئر پینے کے نام سے دیا جاتا ہے ۔

Beer vingar : (n) بیئر سے تیار کیا ہوا سرکہ ۔

Beeriness : (n) بیئر کے سرور کی حالت ۔

Beerishly : (adv) بیئر کے سرور کی حالت میں ۔

Beery : (a) بیئر جیسا : بیئر کے سرور میں : بیئز سے پر یا بیئر سے متعلق ۔

Bees-wax : (n) (مدھ مکھی کا) موم : موم مگس ۔

Beest : (n) [OE."beost"] بچہ دینے کے بعد پہلا دودھ (خصوصاً گائے کا) ۔

Beesting : (n) شہد کی مکھی کے ڈنک مارنے سے پیدا شدہ ورم اور تکلیف ۔

Beestings : (n) [OE."bysting"] پیوسی : بچہ دینے کے بعد کا پہلا دودھ خصوصاً گائے کا ۔

Beeswax : (v) موم سے پالش کرنا یا لگانا ۔

Beeswing : (n) (۱) پھپھوندی (پرانی لال شراب کی ) ۔ (۲) پرانی شراب ۔

Beeswinged : (a) پرانی شراب کیطرح ۔

Beet : (n) [L."beta"] چقندر کی قسم کا ایک پودا جسکی جڑ کھائی جاتی ہے اور جس سے چینی بنتی ہے ۔

Red beet : لال چقندر جو ترکاری کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

White beet : سفید چقندر جس میں سے شکر نکالی جاتی ہے ۔

Beetle : (n) [ OTeut."bantilo-z"] (۱) ہتھوڑا ؛ موگری ؛ گھن ؛ دھرمٹ - (۲) کودن ۔

Three man beetle : تین آدمیو ں سے اٹھنے والا دھرمٹ یا گھن ۔

Beetle : (n) [OE."bitula" "bitola"] (۱) بھونرا (حیوانیات) بھنگا ۔ (۲) اندھاپن کی ایک قسم ۔ (۳) نزدیک بیں ۔

Beetle : (a) [of unknown origin.] (۱) سامنے نکلی ہوئی گھنی بھویں والا ۔ (۲) خشمگیں ؛ تیوری چڑھائے ؛ نکلی ہوئی گھنی بھویں والا ۔ (۳) کسی پہاڑ کی نمایاں چوٹی ؛ درختوں سے بھری ہوئی چوٹی پہاڑ کی ) ۔

Beetle : (v) (۱) آگے کو جھکا ہوا ہونا ۔ (۲) سر پر منڈلانا (بدقسمتی وغیرہ کا ) ۔

Beetle : (v) تیزی سے مگر بھدے پن سے بھاگنا ۔

Beetle / Bittle : (v) (۱) ہتھوڑے سے پیٹنا ۔ (۲) کپڑے پر نقش و نگار بنانا ۔

Beetle - browed : (a) تیوری چڑھائے ۔

Beetle eyed : (a) نزدیک بیں ؛ خشمگیں ؛ نکلی ہوئی گھنی بھویں والا ۔

Beetle head : (n) pile گاڑنے کے انجن کا ہتھوڑا ۔

Beetled : (a) نمایاں ؛ نکلا ہوا ۔

Beetroot : (n) چقندر یا چقندر کی جڑ ۔

Beeves : (n) Beef کی جمع ؛ دیکھو Beef

Befall : (v) [OE."bef(e)all-an"] واقع ہونا ؛ عارض ہونا ؛ لاحق ہونا ؛ افتاد پڑنا ؛ سزاوار ہونا ۔

Befeather : (v) آراستہ کرنا ؛ پرلگانا ؛ پروں سے بھرنا ۔

Befetter : (v) قیدی بنانا ۔

Befit : (v) (۱) موزوں ہونا ؛ شایان شان ہونا ؛ سزاوار ہونا ؛ ٹھیک ہونا ؛ مناسب ہونا ۔ (۲) لازم ہونا ۔ (۳) متفق ہونا ' ٹھیک ہونا ۔

Befitting : (a) مناسب ؛ موزوں ' لائق ۔

Befittingly : (adv) از روئے مناسبت ؛ موزونیت سے ۔

Beflag : (v) جھنڈیوں سے آراستہ ہونا ۔

Beflatter : (v) بہت خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی سے دھوکا دینا۔

Beflower : (v) پھولوں سے آراستہ کرنا ۔

Befoam : (v) بہت جھاگ دار ہونا ۔

Befog : (v) کہرے میں ڈھاپنا ؛ دھندلا دینا ؛ تاریک کر دینا ؛ حیرت زدہ کر دینا ۔

Befool : (v) (۱) بے وقوف بنانا ؛ الو بنانا ؛ بنانا ۔ (۲) دھوکا دینا ۔

Before : (adv.&prep.) [OE. Beforan] (۱) پہلے ؛ آگے؛ قبل ؛ پہلے سے ۔ (۲) آگے ؛ سامنے ؛ روبرو؛ سامنے کیطرف ۔ (۳) انتظار میں ۔ (٤) قبل ؛ قبل اس کے کہ ؛ ماضی ۔ (٥) عظمت میں زیادہ ؛ قدرو قیمت میں زیادہ ۔ (٦) اثر سے ۔ (۷) مقابلہ میں ؛ تر جیحاً۔ (۸) بلکہ ۔

Long before : بہت پہلے ۔

The week before : پچھلے ہفتے میں ؛ گزشتہ ہفتے میں ۔

Before cited : (a) (انتظامیہ) متذکرہ بالا ؛ مندرجہ بالا ؛ مذکورہ ؛ (تاریخ و سیاسیات) منقولہ بالا ۔

Before god : خداگواہ ہے ۔

Beforehand : (adv) پہلے ہی سے ؛ قبل سے ۔

(٤) (دینیات مسیحی میں ) تثلیث میں خدا کا رشتہ اس کے بیٹے کے ساتھ۔

Begetter : (n) بانی ؛ پیدا کرنیوالا ۔

Beggable : (a) لائق طلب ؛ طلب کئے جانے کے لائق ۔

Beggar : (n) : (١) فقیر ؛ گدا ؛ محتاج ؛ بھکاری ؛ بھک منگا ؛ گداگر ؛ سائل ؛ بے نوا ۔
(٢) رزیل اور کمینہ شخص ۔

A good beggar : وہ شخص جسے خیراتی کاموں کیلئے چندہ کرنے کا اچھا سلیقہ ہو ۔

Beggars must not be choosers : بھکاری کو تکرار کا حق نہیں ۔

Little beggar : (تحقیر کے طور پر ) غیر اہم شخص ۔

Sturdy beggar : ھٹا کٹا فقیر ۔

Beggar : (v) (١) کنگال کردینا ؛ بھیک منگوا دینا۔
(٢) (مجازاً ) وسائل کا خاتمہ کر دینا ؛ حد سے زیادہ کرنا ۔

Beggar my neighbour : تاش کا ایک کھیل ۔

To beggar description : بیان سے زبان کا قاصر ہونا ۔

Beggar-tick : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Beggar weed : (n) کئی قسم کے پودوں کا نام چونکہ وہ زمین کی (کم زرخیزی) مفلسی کو بتاتےھیں ۔

Beggardom : (n) گدائی ؛ گداگر ؛ گداگروں کی جماعت ۔

Beggarer : (n) بھیک منگوانیوالا ؛ کنگال کر دینے والا۔

Beggarhood : (n) بھک منگی ؛ بھک منگے لوگ ۔

Beggarism : (n) گداگری ؛ انتہائی مفلس / بے نوائی ۔

Beggarliness : (n) کنگال پن ؛ سفلہ پن ؛ کمینہ پن ؛ کم عقلی ۔

Beggarly : (a) (١) کنگال - (٢) کمینہ ۔
(٣) کم عقل ؛ تھس ۔ (٤) بے معنی ؛ بے قیمت ۔

Beggarly : (adv) مفلسی سے ؛ عاجزی سے ؛ کمینہ طور پر ؛

Before the mast : نیچے درجے کے جہاز راں جو جہاز کے عرشے کے نیچے رہتے ھیں ۔

To be before hand with : پیش دستی کرنا ؛ پہلے ھی سے اندازہ لگانا ۔

To be beforehand with the world : جس کی گرہ میں دام ھوں ۔

Beforeness : (n) وجود ماقبل ۔

Beforesaid : (a) مذکورہ ؛ پہلے ذکر کیاھوا ؛ یاد شدہ ۔

Beforetime : (adv) زمانہ ماقبل میں ؛ قبل از وقت ۔

Befoul : (v) (١) خراب کرنا ؛ گندہ کرنا ۔
(٢) بے عزت کرنا ؛ رسوا کرنا ؛ بدنام کرنا ۔

Befriend : (v) دوست ھونا ؛ دستگیری کرنا ؛ مراعات کرنا ؛ دوستی کرنا ؛ آگے بڑھانا ؛ حمایت کرنا ۔

Befringe : (v) جھالر لگانا ؛ حاشیہ لگانا ۔

Befur : (a) سنجاب سمور سے آراستہ کیا ھوا ۔

Beg : (v) [med.L."begardus"] (١) بھیک مانگنا ؛ مانگنا ؛ عاجزی سے مانگنا۔ (٢) منت کرنا ؛ التجا کرنا ۔ (٣) بھیک مانگ کر بسر کرنا ۔
(٤) کتے یا دوسرے پالتو جانور کا اگلا پیر اٹھانا ( التجا کے طورپر ) ۔
(٥) مانگنا ۔ (٦) دعوے کو بمنزلہ ثبوت مان لینا ۔

Go (a) begging : کسی منصب کے لئے امیدوار کا نہ ملنا ۔

To beg (any one) for a fool : کسی کو بے وقوف قرار دینا ۔

Begad : (int.) بخدا ؛ واللہ ۔

Begar : (n) [Per.] بیگار ۔

Begari : (n) [Per.] بیگاری ۔

Begem : (v) جواھرات جڑنا ؛ جواھرات سے مرصع ھونا ۔

Beget : (v) [OE."bezit-an"] (١) پیدا کرنا ۔ (٢) باعث ھونا ؛ بانی ھونا ۔ (٣) (مجازاً ) وجود میں لانا ۔

Bersaglieri : (n) [It. "bersaglis"] نادر انداز ۔

Berserk /-er : (n) [Icel."berserk"] (۱) فارس قوم کا وحشی جنگلی سپاھی ۔ (۲) چھنیرا خونی ۔ (۳) (سماجیات) وحشی ؛ جنگ جو ۔

Berth : (n) [Prob. f."BEAR"(v) in its naut. senses] (۱) جہاز بھر راستہ ( سمندر میں ) ۔ (۲) لنگر انداز جہاز کے ھلنےجلنے کی کافی جگہ ۔ (۳) گودی میں جہاز کی جگہ ۔ (٤) (مجازاً) (کسی شے کے لئے) مناسب مقام ۔ (۵) سونے کی جگہ ( جہاز یا ریل میں ) ۔ (٦) جگہ ' خدمت ؛ ملازمت ۔ (۷) جہاز کے اندر وہ جگہ جہاں عملہ اپنا صندوق وغیرہ رکھیں ۔ (۸) وہ کمرہ جہاں جہاز کے افسر اور عملہ کھانا کھائیں اور رھیں ۔ (۹) فوجی بیرکوں میں ایک مقرر مقام ۔

Berth : (v) [f. prec. (n)] (۱) جہاز کو ایک مناسب جگہ ٹھہرانا اور رکھنا ' لنگر انداز کرنا ۔ (۲) کسی کو برتھ دینا ؛ سونے کی جگہ دینا ۔ (۳) کسی کو جگہ دینا ۔

Berth : (v) [f. Icel] لکڑی کے تختوں سے ڈھکنا یا ملا دینا ۔

Berth deck : (n) عرشے کا وہ مقام جہاں مسافروں کے برتھ کا انتظام ھو ۔

Berth rate : (n) (تجارت) شرح لنگر اندازی ۔

Bertha / Berthe : (n) [F."berthe"] (۱) گلے کے نیچے کی جھالر ( عورتوں کے کھلے گلے کے لباس میں ) ۔ (۲) روشن ؛ درخشاں ' تاباں ۔ (۳) عورتوں کا شال نما لباس جو کاندھے پر رھتا ھے ۔

Big bertha : ایک بہت بڑی توپ کانام ھے جس سے جرمنیوں نے جنگ عظیم میں پیرس پر گولہ باری کی تھی ۔

Berthage : (n) (۱) جہازوں کو گودی میں ٹھہرانے کی جگہ ۔ (۲) لنگر اندازی کا محصول ۔ (۳) لنگر اندازی ۔

Berthierite : (n) [f."Berthier",a naturalist] ( معدنیات) انٹیمن اور فولاد کا ایک سلفائیڈ ۔

Berthing : (n) جہاز کو گودی میں ٹھہرانا ۔

Berthing : (n) کسی جہاز کے پہلوؤں میں کھڑا تختہ لگانا ۔

Bertillon method of identification : (n) (سماجیات) برٹیلن ۔ ۔ ریقہ شناخت ۔

Bertillonage : (n) [f. name of Fr. Criminologist] پیمائش اور انگلیوں کے نشانات کی پیمائش سے مجرموں کی شناخت کا برطانوی طریقہ ۔

Beryl : (n) [L."beryllus"] (۱) زبرجد ' ایک قسم کا معدنی پتھر ' زمرد وغیرہ ۔ (۲) زبرجد کا رنگ ' زبرجدی رنگ ؛ ھلکا سبزی مائل نیلا ؛ ھلکا سمندری مائل ' (کیمیا) بیرل ۔

Beryl : (a) زبرجد کا ' زبرجدی ' زبرجد کی طرح ؛ صاف ھلکا سبز رنگ والا ۔

Beryllia : (n) [f. BERYLLIUM] Beryllium یا Glucinum کا آکسائڈ ۔

Berylline : (a) زبرجد جیسا ' زبرجد نما ' مثل زبرجد خاص کر رنگ کے لحاظ سے )۔

Beryllium : (n) [BERYL + IUM] (کیمیا) بیریلیم ' ایک قسم کی دھات جس سے Beryl بنتا ھے ۔

Berylliold : (n) [L."beryllus"+-OID] (کیمیا) بیریلیم نما ؛ جیومیٹری کا ایک ٹھوس جو دو بارہ ضلعوں والے مخروطوں سے بنتا ھے اور جنکے قاعدے ملے ھوئے ھوں ۔

Beryllonite : (n) [f."BERYLLIUM+ON+-ITE"] (کیمیا) بیرولونائٹ ۔

Berzelianite : (n) [f".Berzelius", a chemist] تانبے کا ایک سیلینائڈ جس میں چاندی کی سی چمک ھوتی ھے ۔

Berzeliite : (n) چونے اور میگنشیا کا ایک غیرآبدار آرسینٹ ۔

Bes - : (pref.) سابقہ بمعنی 'بے ضابطہ' ' نا مناسب ؛ غیر موزوں ۔

Besaint : (v) کسی کو ولی کا درجہ دے د ینا ۔

Bescatter : (v) چھڑکنا ؛ بکھیردینا' چھترا دینا ۔

Bescratch : (v) چھیلنا ؛ خراش لگانا ۔

Bescrawl : (v) گھسیٹ کر لکھنا ۔ گھسیٹنا ۔

Bescreen : (v) پردہ لگانا ۔ پردہ ڈالنا ۔

Bescribble : (v) بدخط لکھنا : لکھ ڈالنا ۔

Bescumber : (v) خالی کرنا : گندہ کرنا ۔ گندی چیزیں بنانا ۔

Beseech : (v) [ME. Bi+secen (to seek) التجا کرنا ۔ استدعا کرنا : منت و سماجت کرنا : التماس کرنا ۔

Beseecher : (n) ملتجی : ملتمس : مستدعی ۔

Beseeching : (a) عاجزانہ: ملتجیانہ ۔ ملتمسانہ : التماسی ۔ استدعائی ۔

Beseechingly : (adv) عاجزانہ طورپر ۔ منت و سماجت سے ۔

Beseechingness : (n) التجا : استدعا : عاجزی : منت و سماجت : التماس ۔

Beseechment : (n) استدعا : التجا : عاجزی : منت و سماجت ۔ التماس ۔

Beseem : (v) لائق ہونا : زیب دینا : سزاوار ہونا ۔ شایان شان ہونا : ظاهرا دکھائی دینا ۔

Beseemingly : (adv) سزا وار : موزوں طور پر : مناسب طریقہ پر ۔

Beseemingness : (n) موزونیت ۔

Beseemliness : (n) موزونیت ۔

Beseemly : (adv) شایان شان طورپر : مناسب طورپر ۔

Beset : (v) [OE."bi-/besettan"] (۱) ٹوٹ پڑنا : جا پڑنا ۔ (۲) محاصرہ کرنا : گھیر لینا : گھیرنا ۔ (۳) رستہ روک لینا ۔ (٤) نرغہ کر لینا (مصائب و آفات و ترغیبات کا) : مبتلا ہونا ۔ (٥) عطا کرنا ۔ (٦) جڑنا (جواھرات وغیرہ کا) ۔

Besetment :(n) (۱) گھیرا جانا : محاصرہ : غلبہ ۔ (۲) لاگو عیب ۔

Besetter : (n) نرغہ کرنیوالا : محاصرہ کرنیوالا ۔

Besetting : (a) غالب ۔ باربار آنے والا ۔ باربار پیدا ہونے والا ۔ مغلوب کردینے والا ۔

Besetting sin : (n) جنم پاپ ۔ لاگو عیب ( وہ اخلاقی کمزوری جو چھپ نہ سکے ) ۔

Beshine : (v) [OE."bi-/bescinan"] چمکانا ۔

Beshone : (a) روشن ۔ تاباں : چمکایا ہوا : تابندہ : درخشاں ۔

Beshrew : (v) خدا کی مار ہونا ۔

Beshroud : (v) چھپانا ۔ ڈھک دینا ۔ ڈھانپ دینا ۔

Beside : (adv. & prep.) [OE."be+sidan"] (۱) لگ بھگ ۔ اس پاس ۔ کنارے ۔ نزدیک ۔ پاس ۔ متصل ۔ (۲) مقابلہ میں ۔ (۳) ہٹا ہوا ( مطلب سے یا نشان سے ) ۔

Beside oneself : (خوشی یا غم میں ) جامے سے باھر ۔ حواس باختہ ۔ بدحواس ۔

To go beside : گزر جانا ۔

To look beside : چھوڑ دینا ۔ نظرانداز کرنا ۔

Besides : (adv. & prep.) مزید برآں : علاوہ ۔ سوا اس کے ۔ بہ علاوہ ۔

Besiege : (v) [ME.bi-, by . besege.] (۱) محاصرہ کرنا : گھیرا ڈالنا ۔ نرغہ کرنا :گھیراؤ کرنا ۔ (۲) درخواستوں کی بھرمار کرنا ۔

Besieged : (a) محصور : گھرا ہوا ۔

Besiegement : (n) گھیراؤ: محاصرہ ۔

Besieger : (n) محاصرہ کرنے والا ۔

Besieging force : (n) (تاریخ و سیاسیات) محاصرہ کرنے والی فوج ۔

Besilver : (v) چاندی بنانا : چاندی چڑھانا ۔

Besing : (v) خوب گانا : دل کھول کے گانا ۔

Beslave : (v) غلام بنانا : غلام کہنا ۔ غلام کہکر پکارنا : غلامی سے گندا کردینا ۔ ذلیل کرنا : بے عزت کرنا ۔

Beslobber : (v) (۱) تھوک سے گندا کرنا ۔ (۲) چٹ پٹ بوسے لینا : بے حساب

بوسے لینا ؛ ذلیل خوشامد کرنا ۔

**Beslubber : (v)** چپڑنا ؛ لت پت کرنا ' آلودہ کرنا ' تھوپ دینا ۔

**Besmear : (v) [OTeut."smerwjan"]** (۱) ملنا ؛ لیپ کرنا ' لتھڑ دینا ' لیپنا ۔ (۲) داغ دار کر دینا ' داغ لگانا ( شہرت یا نام میں )۔

**Besmirch : (v)** بے آب کرنا ؛ بد رنگ کرنا ' میلا کرنا ( دھواں ؛ کیچڑ وغیرہ سے ) ' چمک کو دھندلا کر دینا ۔

**Besmoke : (v)** (۱) دھویں سے بھر دینا ؛ دھواں دینا۔ (۲) دھویں میں پکانا ۔

**Besmut : (v)** داغ سے کالا کردینا ؛ دھبوں سے سیاہ کردینا ؛ بدنام کرنا ۔

**Besmutch : (v)** دیکھو Besmirch

**Besnow : (v) [OE."besniwian"]** برف سے ڈھک دینا / ڈھانپ دینا یا برف کی طرح ڈھانپ دینا ۔

**Besoil : (v)** بہت گندہ کردینا ' خراب کردینا ۔

**Besom : (n) [OTeut."besmon-"]** جھاڑو ' جاروب ۔

**Besom : (n)** بدنام عورت ' بد اخلاق عورت ؛ ذلیل عورت ۔

**Besom : (v)** جھاڑو دینا ؛ صاف کرنا ۔

**Besomer : (n)** جھاڑو دینے والا ؛ جاروب کش ۔

**Besot : (v)** بد مست کر دینا ' بدحواس کردینا ' مدھوش کر دینا ' بے حس کردینا ؛ عشق میں اندھا ھو جانا ؛ لٹو ھونا (کسی پر)۔

**Besottedly : (adv)** بد مستی سے ' بد حواسی سے ۔

**Besottedness : (n)** بد مستی ؛ بد حواسی ؛ مدھوشی ؛ بے حسی ۔

**Besought : (a)** دیکھو Beseech ؛ مطلوبہ ۔

**Besouth : (prep.)** جنوب میں ؛ دکھن جانب ؛ دکھن کیطرف ۔

**Bespangle : (v)** افشاں چننا ۔

**Bespatter : (v)** دھبے ڈالنا ؛ گندہ کرنا ؛ گالیاں دینا ؛ گالیوں یا خوشامد کی بھرمار کرنا ؛ تہمت لگانا ؛ چغلی کھانا ۔

**Bespeak : (v)** (۱) پہلے سے ٹھہرا لینا ؛ فرمائش کرنا ؛ آڈر دینا ؛ منگانا ۔ (۲) پیش گوئی کرنا ۔ (۳) (شعر) مخاطب کرنا ۔ (٤) اظہار کرنا ۔ (٥) شہادت دینا ؛ گواھی دینا ۔

**Bespeak : (n)** (۱) فرمائش (خاص کر کسی ایکٹر سے اس کے Patron کی )۔ (۲) کسی لائبریری میں کسی کتاب کے لئے پہلے سے درخواست دینا یا فرمائش کرنا ۔

**Bespeaker : (n)** فرمائش کرنے والا ۔

**Bespecked : (a)** دھبا لگا ھوا ؛ داغ دار ۔

**Bespeckle : (v)** دھبا لگانا ؛ داغ لگانا ؛ چھڑکاؤ کرنا ۔

**Bespectacled : (a)** چشمہ لگائے ھوئے ؛ عینک لگائے ھوئے ۔

**Bespeed : (v)** جلدی کرنا ؛ تیزی کرنا ۔

**Bespew : (v)** قے کرنا ۔

**Bespice : (v)** مسالہ لگانا ۔

**Bespill : (v)** بہا دینا ۔

**Bespit : (v)** تھوک دینا ؛ تھوکنا ۔

**Besplash : (v)** چھینٹ اڑانا ؛ چھینٹ اڑاتے چلنا ۔

**Bespoke : (a)** فرمائشی ؛ پہلے سے ٹھہرایا ھوا ؛ شادی کے لئے نسبت طے کی ھوئی ۔

**Bespot : (v)** نشان لگانا ۔

**Bespout : (v)** (۱) ٹونٹی سے چھڑکنا ۔ (۲) (مجازاً) پرجوش تقریریں کرنا ؛ تقریر جھاڑنا ۔

**Bespread : (v)** پھیلانا ؛ پھیلنا ؛ پھیلا دینا ؛ بکھیر دینا ۔

**Besprent : (a)** منتشر ؛ بکھرا ھوا ؛ چھڑکا ھوا ۔

**Besprinkle : (v) [ME."besprangil"]** چاروں طرف چھڑکنا ؛ چھڑکاؤ کرنا ؛ بکھیرنا ۔

**Besprinkler : (n)** چھڑکاؤ کرنے والا ؛ آب پاش ؛ گلاب پاش ۔

**Besputter : (v)** (۱) تھو تھو کرکے منہ سے خارج کرنا ۔ (۲) بڑ بڑانا ؛ بے ربط بولنا یا کہنا ۔ (۳) چٹکنا یا بھبھکنا ۔

**Bessemer** : (n) [f. the inventor, Sir H.Bessemer] وہ طریقہ جس میں لوہے کوپگھلا کر کاربن اور دوسری کثافتیں نکال دی جاتی ھیں ۔ اس طریقہ کا موجد H. Bessemer تھا ۔

**Bessemer converter** : (n) (کیمیا) بیسیمر بدل گر: بیسیمر بدلنے والا ۔

**Bessemer iron** : (n) بیسیمر کے طریقہ پر بنایا ھوا لوھا ۔

**Bessemer process** : (n) (کیمیا) بیسیمر طریقہ عمل ۔

**Bessemer steel** : (n) بیسیمر طریقہ پر بنایا ھوا اسٹیل ۔

**Best** : (a & adv) (OTeut."batist") (۱) سب سے اچھا : بہترین : کامل ' افضل : بہت عمدہ : اصلح : احسن ۔ (۲) نہایت مہربان : نہایت سودمند ' نہایت مناسب ۔ (۳) سب سے بڑا ۔ (٤) بہترین لوگ ، چیز ، نکتہ ، حالت اور عنصر ۔ (٥) نہایت عمدہ طریقہ پر ' بلند ترین درجہ میں : نہایت موزوں طریقہ سے : سب سے زیادہ مفید طریقہ پر ' حتی الوسع ۔

At best : زیادہ سے زیادہ ۔

Bad is the best : جو کچھ بھی ھے اسے غنیمت سمجھو ۔

Did it for the best : نیک نیتی سے کیا ۔

For the best : بہترین نتیجہ کو مقصد بنا کر : بہترین نتیجہ کے لئے ۔

Had best : بہتر یہی ھے کہ : مناسب یہی ھے کہ ۔

One's best : (۱) حتی الامکان ۔ (۲) بہترین حالت ۔ (۳) بہترین لباس ۔ (٤) فائدہ : نفع ۔

One's best girl : (عامیانہ) معشوقہ ۔

The best is the enemy of the good : حد سے اونچا معیار ترقی کا مانع ھے ۔

The best part : سب سے زیادہ : سب سے بڑا حصہ ۔

To be at one's best : درجہ کمال پر ھونا ۔

To do one's best : انتہائی زور لگانا : حتی المقدور کوشش کرنا ۔

To have the best of it : در رھنا ' غالب آنا ' جیتنا ( مناظرے وغیرہ میں ) : فائدہ حاصل کرنا کاروبار میں ۔

To make the best of it : جو موجود ھو اس پر قناعت کرو ۔

To make the best of one's way : جتنی تیزی سے ممکن ھو چلنا ۔

To put one's best foot or leg foremost : آگے بڑھنے کی کوشش کرنا ۔

To the best : حتی الامکان ۔

To the best of one's power : حتی المقدور ۔

With the best : کسی سے کم نہیں ۔

**Best** : (v) غالب آنا : زک دینا چالاکی سے ۔

**Best abused** : (a) سب سے زیادہ بدنام اور مطعون ۔

**Best bet** : (n) بہترین انتخاب ' بہترین طرز عمل ۔

**Best estimators** : (n) (شماریات) بہترین تخمینہ کار ۔

**Best fit** : (a) (شماریات) بہترین موافقت ۔

**Best judgement (judgment) assessment** : (تجارت و معاشیات) افضل الرائے تشخیص ۔

**Best seller** : (n) (۱) خوب بکنے والا : عوام پسندیدہ ناول وغیرہ ۔ (۲) مصنف جو اس قسم کی کتاب لکھے ۔

**Bestain** : (v) دھبا لگانا : داغ دار کر دینا ۔

**Bestar** : (v) ستاروں سے آراستہ کرنا ۔

**Bestarred** : (a) کسی درجہ کا نشان ستارہ سے آراستہ کیا ھوا ۔

**Bestead** : (v) مدد دینا ' کام آنا ۔

**Bested / Bestead** : (v) پھنسا ھوا ' گھرا ھوا (مشکلات وغیرہ میں )۔

Bestial : (n) [L."bestialia"] (۱) مویشی کے متعلق جسے ذبح کرنے یا کاشتکاری کے لئے رکھا جائے ۔ (۲) حیوان : جانور ۔

Bestial : (a) [L."bestialis"] (۱) بہائم جیسا : وحشی ۔ (۲) بد کار ' شہوت پرست ' نفس پرست ' نجس : ناپاک : فحش ' جانور جیسا ' غیر معقول ۔ (۳) چوپایوں کا ۔

Bestialism : (n) بہیمیت ۔

Bestiality : (n) [F."bestialite"] بد کاری ' بہیمیت : شہوت پرستی ' نا پاکی ۔

Bestialize : (v) جانور بنانا ' وحشی بنانا : اخلاق بگاڑنا ۔

Bestially : (adv) وحشیانہ طور پر: جانور پن سے ' شہوت پرستی سے ۔

Bestiary : (n) [L."bestiarius" and "bestiarium"] (۱) جانوروں کے قصے کی کتاب جس میں اخلاقی نصیحت ہو ۔ (۲) جانوروں کے مجسمے ' جانوروں کی تصویریں ۔

Bestick : (v) پورا ڈھک دینا : گاڑ دینا ۔

Besticulture : (n) [L."bestia"+CULTURE] جنگلی جانورں سے فائدہ حاصل کرنا ( شکار کرکے یا جال میں پھنسا کر ) ۔

Bestill : (v) خاموش کر دینا : ساکت کرنا ۔

Bestir : (v) [OE."bestyrian"] دوڑ دھوپ کرنا : تگ و دو کرنا : مستعدی دکھانا ' جدوجہد کرنا ۔

Bestman : (n) نوشہ کا ساتھی ' شہ بالا ۔

Bestorm : (v) چاروں طرف سے یلغار کرنا ' ہلہ بول دینا ۔

Bestow : (v) [ME."bistowen"] (۱) عطا کرنا : نذرانہ دینا ' بخشنا ۔ (۲) ذخیرہ کر لینا ۔ (۳) مشغول ہو جانا : لگ جانا : لگا دینا ۔

Bestowable : (a) بخشنے کے قابل : عطا کرنے کے قابل ۔

Bestowal : (n) تحفہ : مقام ۔

Bestowed : (a) عطا کیا ہوا ۔

Bestower : (n) عطا کرنے والا ۔

Bestowment : (n) عطیہ : بخشش : نذرانہ : تحفہ ۔

Bestraddle : (v) ٹانگیں پھیلا کر کھڑا ہونا ، یا بیٹھنا : سوار ہونا ۔

Bestraw : (v) پیال پھیلا دینا : پیال سے ڈھک دینا ۔

Bestreak : (v) لکیروں سے بھر دینا ۔

Bestream : (v) بہنا : ہوا میں لہرانا ۔

Bestrew / Bestrow : (v) بکھیرنا : پھیلانا : چھڑکنا : بکھرا ہونا ۔

Bestride : (v) [OE."bi-,bestridan"] (۱) سوار ہونا : سواری کرنا : چڑھنا ۔ (۲) دونوں پاؤں پھیلا کر کھڑے ہونا۔ (۳) مکمل طورپر حاوی : غالب آجانا ۔

Bestud : (v) جڑنا ۔

Bestuur : (n) [Du."besturen"] حکومت ( جنوبی افریقہ کا وہ حصہ جہاں ولندیزی زبان بولی جاتی ہے )۔

Bet : (n) [Origin unknown] شرط : بازی ' داؤ ' برد ۔

Bet : (v) بازی لگانا : جوا کھیلنا : شرط باندھنا ' شرط بدنا : بازی بدنا ۔

You bet : (عامیانہ ) یقین جانو ۔

Beta : (n) [Gr."beta"] (۱) یونانی ابجد کا دوسراحرف ۔ (۲) کسی جھرمٹ کا دوسرا ستارہ ۔ (۳) ایک نامیاتی مرکب میں دوسری ہم رشتہ تبدیلی ۔

Beta coefficient : (n) (طبیعیات) بیٹا گنانک : بیٹا شرح ۔

Beta disintegration : (n) (طبیعیات) بیٹا پھوٹ / تکسر: بیٹا انتشار ۔

Beta function : (n) (طبیعیات) بیٹا تفاعل / بیٹا پھلن : بیٹا فنکشن ۔

Beta ray : (n) ریڈیائی لہروں والے مادے سے خارج ہونے والی تین شعاعوں میں سے دوسری شعاع۔

Beta ray spectrometer (طبیعیات) بیٹا شعاع/کرن اسپکٹرومیٹر ۔

Beta ray spectrum : (طبیعیات) بیتا شعاع / بیتا کرن اسپکٹرم ۔

Beta type series : ( شماریات ) بیتا قسمی سلسلہ ۔

Betacism : (n) [L."beta+ cismus"] کسی زبان میں B اور V کا امتیاز جاتا رھنا ۔

Betaine : (n) ایک بلوری اور میٹھا امونیم سالٹ جو چقندر کے رس میں ھوتا ھے ۔

Betake : (v) (۱) اختیار کرنا : (ذریعہ یا طریقہ ) ۔ (۲) جانا (کسی شخص کے پاس یا مقام پر )۔

To betake oneself to ones heel : فرار ھو جانا : بھاگ جانا ۔

Betaparticle : (n) (طبیعیات ) بیتا ذرہ ۔

Betatron : (n) (طبیعیات) بیتا ٹرون ۔

Bete noire : (n) [Fr. =black beast] قابل نفرت یا کراھت شخص یا چیز : ناقابل برداشت شخص یا چیز ' جس سے نفرت یا کراھت ھو : ھوا : بیچا ۔

Betel : (n) [Malayalam "vettila"] پان ' پان کا پودا ۔

Betel nut : (n) سپاری : ڈلی : چھالیا ۔

Betel nut holder : (n) ( تاریخ ، اثریات ) سپاری دان ۔

Betel tree : (n) درخت جس سے کتھا نکلتا ھے ۔

Beth (e) : ھوگا ۔

Beth din / Bet din : (n) [Heb. "beth din"] یھودیوں کی قدیم عدالت جو تین یا چار ججوں پر مشتمل ھوا کرتی تھی ۔

Bethel : (n) [Heb.=house of god] مقدس مقام : انگلستانی غیر مقلد عیسائیوں کا عبادت خانہ ۔

Bethink : (v) [OTeut. "bipankjan"] یاد کرنا : سوچنا : غور کرنا : دل میں آنا یا سمانا : ارادہ کرنا ۔

To be bethought : اپنے کو خیال کرنا : اپنے کو یاد کرنا ۔

Bethumb : (v) انگوٹھے سے خراب کرنا یا میلا کرنا (کتاب کے صفحے وغیرہ کو )۔

Bethump : (v) خوب پیٹنا ۔

Bethwack : (v) اچھی طر ح پیٹنا ۔

Bethwine : (n)[a perversion of "bind-with"] ایک قسم کی بیل ۔

Betide : (v) [ME."BITIDE-N"] پیش آنا ' نازل ھونا : آن پڑنا : پیش گوئی کرنا ' بیتنا ۔

Betimes : (adv) اول وقت : پہلے : آگے ' سویرے ' اچھے وقت میں : وقت پر ' تھوڑے وقت میں ' بسرعت ۔

Betise : (n) [Fr. "bete"] بے محل گفتگو : بے موقع کام : حماقت کی بات یا حرکت ۔

Betitle : (v) لقب دینا : لقب سے پکارنا ۔

Betoil : (v) محنت کرتے ھوئے : تھک جانا ۔

Betoken : (v) [ME."bitacnien"] آثار یا علامت ظاھرکرنا ' دلالت کرنا ' بتانا : پیش گوئی کرنا ۔

Betokener : (n) بتانے والا : دلالت کرنے والا : پیش گوئی کرنے والا ۔

Beton : (n) [L. "bitumen"] کنکریٹ جو بالو ، چونا اور سیمنٹ سے مخلوط ھو ۔

Betongue : (v) تحقیر کرنا : تمسخر کرنا : استہزا کرنا ۔

Betony : (n) [L. "betonia"] ایک قسم کا اودے پھول والا پودا جو دوا اور جادو کی خاصیت رکھتا ھے ۔

St. Paul 's Betony : Betony کی ایک قسم ۔
Water Betony : Betony کی ایک قسم ۔

Betoss : (v) زور سے اچھالنا : زور سے ھلانا ۔

Betrap : (v) [OE."betreppan] جال میں پھنسانا ' گھیرلینا ۔

Betray : (v) [L. BE-+ "tradere"] بے وفائی کرنا : دغا دینا : دغا سے حوالے کر دینا : گمراہ کردینا : راز افشا کرنا ' بلا ارادہ ظاھر کرنا : دلالت کرنا : ظاھر کرنا : ورغلانا ۔

Betrayal : (n) افشائے راز؛ دغا؛ فریب؛ بے وفائی ؛ غداری ۔

Betrayer : (n) دغاباز ؛ غدار ؛ بے وفا۔

Betrayment : (n) دغاباز؛ فریب؛ افشائے راز؛ بے وفائی ؛ غداری۔

Betread : (v) روندنا ۔

Betrend : (v) میلان رکھنا ؛ رجحان ہونا ۔

Betrim : (v) تراشنا؛ چھانٹنا؛ درست کرنا؛ سنوارنا۔

Betroth : (v) [ME."bitreu dien"] نسبت کرنا؛ منگنی کرنا؛ (مجازا) (خدا اور گرجا یا مخلوق کے بارے میں کہا جاتا ہے) ایک اسقف اور کلیسا کا باہمی رشتہ اس کے پادری بننے سے قبل کا ۔

Betrothal : (n) رسم منگنی یا سگائی ۔

Betrothed : (n) منگیتر ۔

Betrothment : (n) رسم منگنی ۔

Better : (a&adv.) [OTeut. " batiz-on"] بہتر؛ اچھا (دوسرے سے)؛ خوب تر؛ خوشتر؛ اول؛ اچھا (زیادہ)؛ زیادہ سودمند یا مناسب؛ زیادہ دل خواہ؛ زیادہ تر؛ بزرگ تر ۔

Change for the better : ترقی؛ اصلاح ۔

For better for worse : ہرحال میں راضی رہنے کے عزم سے ۔

Get the better of : زک دینا ؛ شکست دینا۔

Had better : مناسب یہی ہے کہ ؛ بہتر ہوگا۔

I know better : میں اس بات کو نہیں مان سکتا؛ میں اتنا بے وقوف نہیں کہ یہ کروں ۔

No better than : قریب قریب ۔

No better than he should be : وہ کچھ ٹھیک آدمی نہیں ۔

One's better : اپنے سے زیادہ لائق شخص ۔

One's better اچھے یا بڑے لوگ ۔

To be better : شفاپانا ؛ افاقہ ہونا ۔

To be better than one 's word : وعدے سے زیادہ کرنا ؛ وعدے سے بڑھ کر کرنا ۔

Better/-or : (n) شرط لگانے والا ؛ بازی لگانے والا ۔

Better : (v) [OTeut. "batizojan"] (۱) بنانا ؛ درست کرنا؛ سدھارنا؛ سنوارنا ؛ بہتر بنانا ؛ بہتر بننا ؛ اصلاح کرنا؛ بڑھانا۔ (۲) کسی سے بڑھ جانا ؛ سبقت لیجانا ۔

Better half : (n) بیوی ؛ نصف بہتر؛ بہت قریبی دوست ۔

Better off : (a) کھاتا پیتا ؛ دیکھو Well off

Better oneself : (v) ترقی کرنا ؛ بہتر خدمت یا معاوضہ حاصل کرنا ۔

Better-to-do : (a) خوشحال ۔

Betterpart : (n) بڑا حصہ ۔

Bettering : (n) بہتر بنانا ؛ بہتر بننا ۔

Betterment : (n) درستگی؛ اصلاح ؛ ترقی ؛ ترقی جائداد (امریکہ میں مستعمل)۔

Betterness : (n) (۱) بڑھ جانے کی صفت ؛ برتری ۔ (۲) قیمتی دھاتوں کی خوبی معیار سے بالاتر ۔

Betting : (n) شرط بدنا؛ بازی لگانا ۔

Betting book : (n) شرط کھاتا ۔

Betting man : (n) بازی لگانے والا ؛ پیشہ ور جواری؛ پیشہ ور قمار باز ۔

Bettong : (n) کنگارو چوھے کی ایک جنس جو خرگوش کے قد کا ہوتا ہے ۔

Betty :(n) [dim.of Bet, abbrev.of Elizabeth,-bet] (۱) ایک زنانہ مانوس نام جو دیہاتوں میں یا گھریلو ہوتا ہے ۔(۲) اس مرد کو بھی تحقیر سے کہا جاتا ہے جو عورتوں کا کام کرتا ہے۔ (۳) (امریکہ) ناشپاتی کی شکل کی وہ بوتل جو پیال سے چھپی رہتی ہے جس کو کیمیا گر Florence flask کہتے ہیں۔

(٤) سبّل کا پیشہ ورانہ نام ۔ (٥) تفکہات کی ایک قسم جس میں پھلوں اور مکھن کی روٹی کے چور : چینی اور مسالہ وغیرہ تہ بہ تہ ہوتے ہیں اور جسے تنور میں سینکتے ہیں ۔

Betty : (v) بات کا بتنگڑ بنانا : قیل و قال کرنا :

Betulin (n) [L."betula"] ایک گوند نما مادہ جو Birch کے درخت کی چھال سے نکلتا ہے ۔

Between : (prep. & adv.) [OE."bi-/betweoneum"] (۱) بیچ میں ' باہم : اندر : درمیان : درمیان میں ' میں : دونو ں تک (محدود ) ۔ (۲) کچھ اسکی وجہ سے ، کچھ اس کی وجہ سے ۔ (۳) وقفے میں : وقفے وقفے سے ۔ (٤) درمیانی چیز ' وقفہ : اوسط سائز کی سینے کی سوئی ۔

Between the bark and the tree : بہت کم فاصلہ ۔

Between the devil and the deep sea : دو مشکلات میں گھرا ہونا نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن ۔

Between ourselves : ہم ہی دونوں تک یہ راز رہے/ پوشیدہ رہے ۔

Between two stools : حیص بیص میں : شش و پنج میں : دبدھا میں ۔

Between wind and water : دشواری میں ۔

Between you and me : یہ بات ہم تم تک رہے ۔

Choose between : دو میں سے ایک کا انتخاب کرنا ۔

Far between : دور دور تک : دور دور میں : بڑے فاصلے یا وقفے سے ۔

Stand between : مانع ہونا : سدّ راہ ہونا ۔

To go between : میاں جی بننا : درمیان میں پڑنا : بیچ بچاؤ کرنا ۔

Between-decks : (n) جہاز کے عرشوں کی درمیانی جگہ : جہاز کے عرشوں کی درمیانی جگہ میں ۔

Between groups theorem : (شماریات) بین گروہی مسئلہ ۔

Between groups variance : (شماریات) بین گروہی اختلاف ۔

Between maid : (n) ماما جو دو نوکروں کے ماتحت ہو (دونوں کے کام میں مدد دے ) ۔

Between the lines : معنی بلا واسطہ ' باطنی معنی/مطلب : فحوائے تحریر ۔

Between the sheets : ایک قسم کا cock tail (ملی جلی شراب) ۔

Between whiles /-times : (adv) وقفوں میں : وقفے وقفے سے ۔

Betweenity : (n) قسم ، صفت یا حالت کے لحاظ سے وسط میں ہونا : وسط ' وہ چیز جو وسط میں ہو : درمیانی چیز ۔

Betwixt : (prep.& adv.) [OE."betwohs"] درمیان : بیچ (شعر ، مقامی زبان ، قدیم زبان ) ۔

Betwixt and between : نہ ادھر نہ اُدھر ۔

Beudantite : (n) [f."Beudant",French mineralogist.] ایک معدنی شے ۔

Beulah : (n) غیر مقلد عیسائیوں کا عبادت خانہ ۔

Beurre : (n) [Fr.] ناشپاتی کی ایک نرم قسم ۔

Bevel : (n) [OF."bevel"] (۱) ڈھال : وہ خط جو دو مساوی حادہ متبادلہ بن جائیں : ترچھا ۔ (۲) افقی یا عمودی ڈھال ۔

Bevel : (v) (۱) کاٹ کر ڈھال بنانا ۔ (۲) ڈھال ہونا ' ترچھا ہونا ۔

Bevel angle : (n) ۹۰ یا ٤٥ ( ڈگری ) کے سوا کوئی زاویہ ۔

Bevel gear / Bevel gearing : (n) بیول گیئر ۔

Bevel joint : (n) لکڑی کے ٹکڑوں کے سروں کا ڈھلوان جوڑ ۔

Bevel wheel : (n) دندانے دار پہیے جن کے کام کرنے کا رخ محور سے ترچھا ہو ۔

Bevelled : (a) ترچھا بنایا ہوا : ڈھال بنایا ہوا : ڈھالو حصہ ۔

Bevelled rim : (n) (تاریخ، اثریات) کھانچے دار کور۔

Bevelling/ Beveling : (n) ترچھا زاویہ بنانا : ترچھا ، ترچھا کٹا ہوا حصہ خصوصاً جہاز سازی میں۔

Bevelling board : (n) (جہازسازی) ترچھا کاٹنے کا تختہ۔

Bevelling machine : (n) (جلد سازی) ترچھا کاٹنے کی مشین۔

Bevelment : (n) ترچھا کاٹنا : ڈھلواں بنانا۔

Bever : (n) [OE."beivre"] دو باقاعدہ کھانوں کے درمیان ہلکا ناشتہ۔

Beverage : (n) [OF."bevrage"] (۱) شراب یا شربت : پینے کی چیز : مشروب۔ (۲) شراب پلانے کا پیسہ : انعام۔

Bevil : دیکھو Bevel

Bevue : (n) [Fr."be","bes"(pejorative+vus)] سہو : غلطی : وہ غلطی جو بے توجہی یا بے خیالی سے ہو : تسامح : غفلت۔

Bevy : (n) [OF."bevee","buvee"] پرا : جھرمٹ : جھنڈ (عورتوں ، ہرنوں ، بٹیروں ، چنڈولوں کا )۔

Bewail : (v) (کسی پر) رونا : ماتم کرنا : غم کرنا : فریاد کرنا : بین کرنا۔

Bewailable : (a) قابل ماتم : قابل فریاد۔

Bewailed : (a) جس کا غم منایا گیا۔

Bewailer : (n) ماتم کرنے والا : فریادی۔

Bewailing : (a) ماتم کناں۔

Bewailingly : (adv) ماتم کناں کے طور پر : ماتم کناں ہو کر۔

Bewailment : (n) ماتم : فریاد : شیون : نالہ۔

Beware : (v) [be + OE."waer"] آگاہ ہونا : خبردار ہونا : خبردار رہنا : چوکس رہنا : ہشیار رہنا۔

Beware : (v) روپیہ لگانا : خرچ کرنا۔

Bewash : (v) دھو دینا۔

Bewed : (v) شادی کرنا۔

Beweep : (v) [OE."bewepan"] (۱) کسی کے لئے رونا : آنسو بہانا۔ (۲) آنسو یا کسی چیز سے بھگونا۔

Bewest : (adv) [OE."be westan"] پچھم میں یا پچھم کی طرف۔

Bewet : (v) بھگا دینا۔

Bewet/ Bewit : (n) [dim. of OF."beue"] (بازبازی) باز کے پیر میں گھنگرو باندھنے والی ڈوری ( پھرکنواسی ، سرک گانتھ )۔

Bewhisker : (v) مونچھیں لگانا۔

Bewhiskered : (a) فرسودہ۔

Bewig : (v) مصنوعی بال لگانا۔

Bewigged : (a) مصنوعی بال لگائے ہوئے : لال فیتے سے چلنے والی حکومت : پُر دبدبہ۔

Bewilder : (v) [BE+WILDER] حیران کرنا : گمراہ کرنا : بھٹکانا : الجھاؤ میں ڈالنا۔

Bewildered : (a) حیران : حیرت زدہ : گم کردہ راہ : دماغی الجھن میں : بے راہ : جس کا راستہ نہ ہو۔

Bewilderedly : (adv) حیرت زدہ ہوکر : حیران ہوکر۔

Bewilderedness : (n) حیرت زدگی : تحیر : الجھاؤ۔

Bewilderingly : (adv) پریشانی سے : حیرانی سے : پراگندگی سے : حیرت انگیزی سے۔

Bewilderment : (n) پراگندگی : گھبراہٹ : پریشانی : بوکھلاہٹ۔

Bewit : (n) ایک چرمی تسمہ جس سے باز کے پیروں میں گھنگرو باندھتے ہیں۔

Bewitch : (v) [ME."bewicchen"] (۱) سحر کرنا : جادو کرنا : موٹھ چلانا۔ (۲) موہنا : رجھانا : لبھانا : فریفتہ کرنا۔

Bewitcher : (n) جادو گر : ساحر: من موہن : من موہنی۔

Bewitchery : (n) دلبری : فسوں سازی : سحرکاری : دلربائی ۔

Bewitching : (a) موھنی : دلفریب : نازنیں : شوخ : جادو چشم : سحرکار : فسوں ساز : دلبر : دلربا : ھوش ربا : من موھن ۔

Bewitchingly : (adv) شوخی سے : غمزہ سے : ناز سے : دلفریبی سے : دلبری سے : فسوں سازی سے۔

Bewitchment : (n) دیکھو Bewitchery

Bewitchment : (n) موھنی : دلفریبی : دلکشی ' مسحوریت : دلربائی ۔

Bewrap : (v) لپیٹنا : ڈھانپ دینا ۔

Bewray : (v) [ME."bewreien"] بے خیالی میں کہ جانا : بھولے سے راز فاش کر دینا ۔

Bewusstsein ueberhaupt : (n) شعور عمومی ۔

Bewusstseinslage : (n) [Ger."bewusstsein+lage"] شعور بے تمسالی ۔

Bey : (n) [Turk.] بے : بیگ : ترکی گورنر ۔

Bey : (v) [OE. Angelian "bezan"] جھکانا : موڑنا ۔

Beylic/-lik : (n) [Turk."beglik", "beylik"] ترکی صوبے جو "بے" کی عمل داری میں ھوں ۔

Beyond : (adv. & prep.) [OE"bezeondan"] (۱) دوسری طرف : اس طرف : دور : پر : ادھر : پرے : بعد : رسائی سے باھر ۔ (۲) (زماں) بالا : زائد : بڑھکر : سوا : باھر : زیادہ : بہ علاوہ ۔ (۳) ارپار : پار ۔ (٤) وہ چیز جو دوسری جانب یا دور پر ھو : موجودہ زندگی یا تجربے سے باھر کی چیزیں ۔

The beyond : حیات بعد ممات : آخرت : لوک انتر ۔

The back of Beyond : دنیا کا آخری سرا ۔

To be beyond a person : کسی کی سمجھ سے باھر ھونا ۔

To look beyond : غلط سمجھنا : غلط منسوب کرنا : غلط معنی نکالنا ۔

Beyond belief : ناقابل یقین ۔

Beyond doubt : بلاشک : لاریب ۔

Beyond endurance : ناقابل برداشت ۔

Beyond good and evil : (فلسفہ و نفسیات) ماورائے خیر وشر ۔

Beyond measure : اندازے سے باھر: بے حساب ۔

Beyond question : بلا تردید ۔

Beyond sea : سمندر پار ۔

Beyond the limits : حدود سے تجاوز کرجانا : خارج از وجود ۔

Bezant/Byzant : (n) [L."byzantius"] (۱) ایک بیزانطینی سکہ ۔ (۲) وہ سونا جو انگلستان کے بادشاہ عشائے ربانی کے وقت نذر دیا کرتے تھے ۔ (۳) (نقابت) وہ گول سونے کی چیز جو سکے کی طرح ھوتی تھی مگر اس پر کوئی نشان نہیں رھتا تھا ۔

Bezantler : (n) ھرن کے سینگ کی دوسری شاخ ۔

Bezanty : (a) [Fr."besantee"] (نقابت) طلائی سکے میں بنا ھوا ۔

Bezel : (v) [OF."besel", "bezel"] کاٹ کر کنارہ بنانا ۔

Bezel : (n) ترشے ھوئے نگینے کا پہلو : چھینی کا پہلو : گھڑی کے شیشے یا نگینے رکھنے کا کھندانا : نگیں دان ۔

Bezesteen : (n) [Turk."bazistan"] مشرق کا صرافہ بازار: مشرق کا بازار ۔

Bezetta : (n) [It."pezzetta"] وہ رنگ جو کتاں کے ٹکڑوں کو بعض رنگ کرنے والے مادوں میں ڈبو کر تیار کیا جاتا ھے ۔

Bezique : (n) [corrupt of.F."besique"] بزک : تاش کا ایک کھیل جس میں اینٹ کا غلام اور سیاہ پان کی ملکہ مل کر بزک بناتے ھیں ۔

Bezoar : (n) [Per."pad-zahr"] پتھری جو بعض جانوروں ، خاص کر جگالی کرنے والے جانوروں کے معدے یا آنت میں ھوتی ھے ۔

Bezoar antilope : (n) بارہ سنگھا کی ایک قسم ۔

Bezoar goat : (n) بکری کی ایک قسم ۔

Bezoardic/-artic : (a) [mod. L."bezoardicus."] تریاقی ؛ زہر مہرہ کی خاصیت رکھنے والا ؛ سنگ مثانہ سے متعلق ؛ سنگ مثانہ کا ۔

Bhang/Bang: (n) [Skr."bhanga"] بھنگ ؛ بھانگ ؛ بنگ ؛ حشیش ۔

Bharal : (n) [Hindi."bharal"] جنگلی بھیڑ ۔

Bhattacharya 's distance : (n) (شماریات) بھٹا چاریہ دوری ۔

B - H curve : (h) (طبیعیاتی ) اختناقی چکر/ حلقہ ۔

Bheesty/ Bheesti : (n) [Pers."bihishti"] بہشتی ؛ سقا ۔

Bi - : سابقہ بمعنی "دو" "دوگنا" "دو والا" ۔

Bi-tri : سابقہ ؛ جزو ترکیبی ۔

Biacid : (n) (کیمیا) وہ اساس(Base) جو کسی ترشے سے دو تناسب سے مخلوط ہونے کے لائق ہو ۔

Biacuminate : (a) دو نوکا ؛ دو نوک والا ۔

Biangular / Biangulate / Biangulated /Biangulous : (a) دو زاویوں والا ۔

Biannual : (a) سال میں دوبار ۔

Bias : (a & n) [OF."biais."] (۱) ایک قدیم کھیل گیند کا ؛ چپٹا پن ۔ (۲) اس گیند کا ترچھا رستہ ۔ (۳) وہ بوجھ یا قوت جس کی وجہ سے گیند اپنے راستے سے ہٹ جائے ۔ (٤) میلان خاطر ؛ رجحان ؛ جانب داری ۔ (٥) (مجازاً ) بیجا مخالفت یا طرفداری ؛ تعصب ؛ عصبیت (سماجیات) ۔ (٦) اثر و رسوخ ؛ تحریک ؛ وضع ۔

Downward bias: (شماریات) نزولی طرفداری ۔

Inherent bias : (شماریات) جبلّی طرفداری ۔

On the bias : وتر کی طرح سے ۔

Procedural bias : (شماریات) طریق عمل طرفداری ۔

Sex bias : (سماجیات) جنسی عصبیت ۔

Specification bias : (شماریات) تصریحی طرفداری ۔

To put out of/off one 's bias : گھبرا دینا ۔

Upward bias : (شماریات) ترقیاتی طرفدار ۔

Bias : (v) (۱) ناجائز اثر ڈالنا ؛ تاثر پیدا کرنا ۔ (۲) پیالہ کو ایک طرف سے چپٹا کردینا ۔

Bias cut : اریبی تراش ۔

Bias voltage : (n) (طبیعیات) میلان وولٹیج ۔

Biased / Bias(s)ed : (a) (۱) مائل ؛ متمایل ؛ مخالف ۔ (۲) متعصب ؛ اریب دار ۔

Biased sampling : (n) (تجارت) سوچی سمجھی سامپلنگ ۔

Biaxial : (a) (طبیعیات) دو دھرا ؛ دومحوری ۔

Biaxial crystal : (n) (طبیعیات) دوھرا کرسٹل ۔

Bib : (v) [L."bibere"] کثرت سے شراب پینا ۔

Bib : (n) (۱) کپڑا جو بچوں کے گلے میں باندھ دیا جاتا ھے تا کہ لباس خراب نہ ہو ۔ (۲) ایپرن کے اوپر کا حصہ ۔

Best bib and rucker : مردوں ؛ عورتوں اوربچوں کابہتر ین لباس ۔

Bib : (n) ایک قسم کی مچھلی جس کے سر پر ابھری ہوئی جھلّی ہوتی ھے ۔

Bibacious : (a) [L."bibaci-."] کثرت سے میخواری کا عادی ۔

Bibacity : (n) میخواری کی عادت ۔

Bibasic : (a) وہ چیز جس کی دو (کیمیائی)بنیادیں‌ہوں ۔

Bibation : (n) عمل بادہ گساری ۔

Bibb : (n) [variant of BIB. (n)] (جہازرانی ) سب سے اونچے مستول کے پائے کی چوکی کا براکٹ جو بچوں کے Bib کا ھم شکل ھوتا ھے ۔

Bibber : (n) عادی شرابی ؛ پکا شرابی ۔

**Bibble : (v)** میخواری کرنا ' پیتے رهنا : بطخ کی طرح چونچ گاڑ دینا : چونچ سے پانی پینا بطخ کی طرح : پچ پچ کی آواز کے ساتھ پینا ۔

**Bibble-babble : (n)** فضول گفتگو : بے معنی بات ۔

**Bibbler : (n)** میخوار ۔

**Bibelot : (n) [F.]** کوئی چھوٹی آرائشی چیز (خانگی استعمال کی )۔ (۲) چھوٹی کتاب خصوصاً نفیس قسم کی ۔

**Bible : (n) [L."biblia"]** (۱) توریت (عهد عتیق ) انجیل (عهد جدید ) کا مجموعه : بائبل : آسمانی کتاب ۔ (مجازاً ) وه کتاب جس کے احکام بے چوں و چرا تسلیم کئے جائیں : صحیفئه آسمانی ۔ (۲) لائبریری : کتبخانه ۔ (۳) مقدس کتاب : درسی کتاب ۔

**Bible-christian : (n)** (۱) عیسائیوں کا ایک فرقه ۔ (۲) صحیفهء آسمانی کے معیار کے مطابق عیسائی ۔

**Bible-clerk : (n)** بائبل کا طالب علم ' خاص کر آکسفورڈ کا طالب علم جو عبادت خانے میں بائبل پڑھ کر سناتا هے ۔

**Bible oath : (n)** حلف (بائبل پر )۔

**Bible reader : (n)** بائبل خواں ۔

**Bible woman : (n)** وه عورت جو بائبل کو گھرگھر جا کر پڑھنے پر متعین هو ۔

**Biblic : (a)** بائبل سے متعلق : بائبل کا : بائبل میں ۔

**Biblical : (a)** کتابی : توریت : انجیل کا یا اس سے متعلق ۔

**Biblical archaeology : (n)** ( تاریخ ) انجیل آثاریت ۔

**Biblically : (adv)** انجیل کی رو سے ۔

**Biblicism : (n)** بائبل کے حروف کی پیروی ۔

**Biblicist : (n)** بائبل کا حرفاً پیرو ۔

**Biblicize : (v)** بائبل کے زیر اطاعت لانا ۔

**Biblico-:** جزو ترکیبی بمعنی "Biblio"

**Biblico literary : (a)** بائبل کی تحریروں سے متعلق : انجیل ادب : ادبیات انجیلی ' ( تعلیمات ) کتاب پرستی ۔

**Biblico-poetic : (a)** انجیلی شاعری سے متعلق ۔

**Biblio-: [Gr."biblio"]** جزو ترکیبی بمعنی کتابوں یا بائبل سے متعلق ۔

**Biblio clasm : (n)** کتابوں یا انجیل کی تباهی ۔

**Biblio clast : (n)** کتابوں یا انجیل کو تباه کرنیوالا ۔

**Biblio-film : (n)** کتابوں کے صفحات کا عکس لینے کی مائیکرو فلم ۔

**Biblio-gnost : (n)** کتاب یا کتابوں کا جاننے والا/ماهر ۔

**Bibliogony : (n)** کتابوں کی تیاری ۔

**Bibliographer : (n) [Gr."bibliographos"]** وه شخص جو کتابوں کے مصنف اور طباعت و اشاعت کے بارے میں لکھے : فرهنگ نویس مؤلفین : فهرست نگار مصنفین : (انتظامیه) مرتب کتابیات ۔

**Bibliographic : (a)** کتابیات سے متعلق ۔

**Bibliographical : (a)** کتابیات سے متعلق ۔

**Bibliographically : (adv)** از روئے کتابیات ۔

**Bibliographize : (v)** کتابیات تیار کرنا ۔

**Bibliography : (n) [Gr."bibliographia"]** (۱) کتابوں کی تاریخ ، ان کی تصنیف : طباعت : اشاعت : اڈیشن کے بارے میں منظم بیان : کتابوں ، انکی تصنیف اورنسخوں وغیره کی تاریخ ۔

(۲) کتابیات ۔ (۳) وه کتاب جو اس مضمون پر هو ۔ (٤) فهرست (مضمون کے حساب سے)۔ (٥) کسی خاص مبحث کے متعلق کتابوں کی مرتب اور مدون فهرست ۔ (٦) کتابیات کا مطالعه یا کتابیاتی طریقوں کا مطالعه ۔

**Biblioklept : (n) [BIBLIO-+ Gr."kleptes"]** کتاب چور ۔

**Bibliokleptomaniac : (n)** کتاب کی چوری کا خبطی : جسے کتاب چرانے کا خبط هو ۔

Bibliolater : (n) کتاب پرست : بائبل کا پجاری ۔

Bibliolaterist : (n) کتاب پرست : بائبل کا پجاری ۔

Bibliolatrous : (n) کتاب پرست : بائبل کا پجاری ۔

Bibliolatry : (n) [BIBLIO-+Gr."latria"] کتاب پرستی : انجیل پرستی ۔

Bibliological : (a) علم الکتاب سے متعلق ۔

Bibliologist : (n) کتابیات کا طالب علم ۔

Bibliology : (n) [BIBLIO+-LOGY] (۱) علم الکتاب : قاموس الکتب۔ (۲) انجیلی ادب ، عقائد یا فقهیه ۔

Bibliomancy : (n) [BIBLIO+Gr."mantia"] کتاب سے یا خصوصاً انجیل کی آیتوں سے شگون نکالنا ۔

Bibliomane : (n) [BIBLIO+Gr."manes"] کتابوں کا دیوانہ ' حد سے زیادہ شوقین ۔

Bibliomania : (n) [BIBLIO+Gr."mania"] کتابوں کو جمع کرنے کا خبط ۔

Bibliomaniac : (a & n) کتابوں کا دیوانہ : حد سے زیادہ شوقین ۔

Bibiliomanist : (n) کتابوں کا دیوانہ : حد سے زیادہ شوقین ۔

Bibliopegis : (a) جلد سازی کے فن سے متعلق ۔

Bibliopegist : (n) جلد ساز ۔

Bibliopegistical : (a) جلد سازی سے متعلق ۔

Bibliopegy : (n) [BIBLIO+Gr."pegia"] جلد سازی کا فن ۔

Bibliophagic : (a) کتابوں کے کیڑے سے متعلق ۔

Bibliophagist : (n) [BIBLIO-+Gr"phagos"+-IST] کتابوں کا کیڑا ۔

Bibliophil (e) : (n) [Gr.BIBLIO-+Gr."philos"] کتابوں کا شوقین : کتاب دوست : کتاب جمع کرنے والا ۔

Bibliophilic : (a) کتاب دوست سے متعلق ۔

Bibliophilism : (n) کتاب کی مبصری یا کتاب کا عاشق ۔

Bibliophilist : (n) کتاب دوست : عاشق کتاب ۔

Bibliophilous : (a) کتاب دوستی کا خوگر ۔

Bibliophily : (n) کتاب دوستی : کتابوں کا ذوق ۔

Bibliophobe : (n) کتابوں سے نفرت کرنے والا ۔

Bibliophobia : (n) [BIBLIO-+Gr."phobia"] کتابوں سے نفرت ۔

Bibliopoesy : (n) کتاب بنانا : کتاب تیار کرنا۔

Bibliopolar : (a) کتب فروش سے متعلق ۔

Bibliopole : (n) [L."bibliopola"] ( نادر ) کتابوں کا تاجر : کتب فروش ۔

Bibliopolic : (a) کتب فروش سے متعلق ۔

Bibliopolical : (a) کتب فروش سے متعلق ۔

Bibliopolically : (adv) از روئے کتب فروشی ۔

Bibliopolism : (n) کتب فروشی : کتابوں کی تجارت ۔

Bibliopolist : (n) کتب فروش ۔

Bibliopolistic : (a) کتب فروش کا یا اس سے متعلق ۔

Bibliopoly /-lery : (n) کتابوں کا تاجر : کتاب فروشی ۔

Bibliotaph : (n) [BIBLIO-+Gr."taphos"] وہ جو کتابوں کو مقفل کر دیتا ھے : وہ جو کتابوں کو صندوق میں مدفون کر دیتا ھے ۔

Bibliotaphic : (a) کتابوں کو مدفون کرنے سے متعلق ۔

Bibliotaphist : (n) کتابوں کا مدفون کرنے والا ۔

Bibliothec : (a & n) (۱) کتب خانہ یا کتاب دار سے متعلق ۔ (۲) کتاب دار : دیکھو Bibliotheca

Bibliotheca : (n) [Gr."bibliotheke"] (۱) بائبل : انجیل ۔ (۲) کتب خانہ ۔ (۳) فہرست کتب جسے ببلیو گرافر نے تیار کیا ھو ۔

Bibliothecal : (a) کتب خانہ سے متعلق ۔

Bibliothecarian : (a) کتاب دار یا کتب خانہ سے متعلق ' لائبریرین ۔

Bibliothecury : (a & n) (Noun) کتاب دار۔(Adj) کتب خانہ یا کتاب دار کا یا اس سے متعلق ۔

Bibliotheque : (n) [Fr.] دیکھو Bibliotheca

Bibliotherapeutic : (a) کتابوں سے معالجہ ۔

Bibliotherapist : (n) کتابوں سے علاج کرنے والا ؛ کتابوں سے علاج کا ماہر ۔

Bibliotherapy : (n) [BIBLIO+THERAPY] کتابوں سے علاج کرنا ۔

Bibliotic : (a) [see next] اس علم سے متعلق جس سے تحریر یا دستاویز کا مطالعہ کرکے کسی کتاب کے مصنف کی تصدیق کی جاتی ھے اور ٹھیک ٹھیک پتا لگایا جاتا ھے ۔

Bibliotist : (n) اس علم (Bibliotics) کا ماہر ۔

Biblism : (n) بائبل کو تنہا دینی ضابطہ مان کر پیروی کرنا ۔

Biblist : (n) بائبل کو تنہا دینی ضابطہ ماننے والا ۔

Biblus/ -os : (n) [Gr."biblos"] پیپرس کے اندر کی چھال ۔

Bibracteate : (a) دو فلسہ ؛ دو ورقہ ؛ دو برگنی ؛ دو برگہ دار ۔

Bibulous : (a) [L."bibulus"] (۱) جاذب ' پانی سوکھ ؛ پن سکھا ؛ پانی چوس ۔ (۲) شرابی ؛ میخوار ۔(۳) شراب سے متعلق ۔

Bibulously : (adv) جاذبیت کے ساتھ ؛ شرابیوں کیطرح ۔

Bicalcarate : (a) دو سونڈ والا ۔

Bicallose/ -ous : (a) دو پھنسیوں والا ۔

Bicameral : (a) (۱) دو مجلسی ؛ دو ایوانی ۔ (۲) دو خانوں والا ۔

Bicameral legislature : (n) (تاریخ و سیاسیات) دو ایوانی مقننہ ۔

Bicameral system : (n) دو ایوانی نظام ۔

Bicameralism : (n) (تاریخ ) دو ایوانیت ۔

Bicamerist : (n) دو ایوانوں کا حامی ۔

Bicapitate : (a) دو سر والا ؛ دو سر ۔

Bicapsular : (a) دو تخمدان والا ۔

Bicarb : (n) سوڈیم بائی کاربونیٹ ۔

Bicarbonate : (n) (کیمیا) بائی کاربونیٹ ؛ دو بنیادہ ؛ دو ترشاوی ۔

Bicarinate : (a) دو فلکا ؛ دو کارینی ۔

Bicaudal : (a) دو دم والا ۔

Bicauituary : (a) دو جوف والا ۔

Bice : (a) [F."bis"] نیلا اور سبز رنگ جو تانبے کے ھائیڈرو کاربونیٹ سے بنتا ھے ۔ (۲) اسی قسم کا رنگ جو اسمالٹ سے بنتا ھے ۔(۳) ھلکا نیلا اور سبز رنگ ۔

Bicentenary : (a & n) دو صدسالہ ؛ دوصد سالہ جوبلی ۔

Bicentennial : (a & n) دو صد سالہ ۔

Bicentral : (a) دو مرکزوں والا ' دو مرکزی ۔

Bicephalous : (a) دو سرا ؛ دو راسی ؛ دو سروں والا ۔

Biceps : (a & n) [L."bi + ceps"] (۱) دو سرا پٹھا ۔ (۲) جسم کا گٹھا ھوا ھونا ؛ مضبوطی ۔ (۳) ران کا پٹھا ؛ عضلہ دو سر ۔

Bichloride : (n) وہ مرکب جس میں دو حصے کلورین اور ایک حصہ دھات ھو ۔

Bichord : (a) (موسیقی ) دو تار والے (ساز ) ۔

Bichromate : (n) وہ نمک جس میں کرومک ایسڈ کی دو گنی مقدار ھو ۔

Bichromate cell : (a) (کیمیا) بائی کرومیٹ سل ؛ بائی کرومیٹ خلیہ ۔

Bichromated : (a) بائی کرومیٹ ملایا ھوا ۔

Bichromatized : (a) بائی کرومیٹ ملایا گیا ھوا ۔

Biciliate : (a) دو مژہ والا ؛ دو پلکوں والا ۔

Bicipital : (a) [L."bicipit"] (۱) دیکھو Biceps (۲) پٹھوں کے عضلات سے متعلق ۔

Bicipitous : (a) دو سرا ' دو سروں والا ۔

Bicipitous serpent : (n) دو سروں والا سانپ ۔

Bicker : (n) شراب رکھنے کے لئے لکڑی کا پیالہ یا طشتری ' شراب کا پیالہ ۔

Bicker : (n) [ME."biker"] (۱) لڑائی ؛ جھگڑا ؛ مقابلہ ' مکہ بازی ۔ (۲) ڈھیلا بازی ۔ (۳) جھگڑا ۔ (٤) شورو غل ؛ ھلکی توپوں کی گرج ؛ چشمہ کی آواز پتھروں پر سے بہتے ھوئے ۔ (۵) تیز چھوٹی دوڑ ۔

Bicker : (v) [ME."bikeren"] (۱) لڑنا ؛ جھگڑنا ۔ (۲) چشمے کا شور کے ساتھ بہنا ۔ (۳) (مینھ کا) ٹپ ٹپ گرنا یا برسنا ۔ (٤) شعلہ یا روشنی کا چمکنا ۔ (۵) تیز دوڑنا ۔

Bickerer : (n) جھگڑالو ۔

Bickerment : (n) جھگڑا ؛ لڑائی ۔

Bickern : (n) [L."bicornia"] دو نہائی جس کے دونوں طرف گاؤ دم سرے نکلے ھوں ؛ کسی نہائی کا گاؤ دم سرا ۔

Bicolligate : (a) پرندوں کے اگلے پنجوں کے متعلق ؛ پینڈی میں جھلی کے ذریعہ جڑا ھوا ۔

Bicolour / Bicoloured : (a) دو رنگوں میں چھپا ھوا ۔

Biconditional : (a) دو شرطی ۔

Bicone : (a) (تاریخ ) دو مخروطہ ۔

Biconic/-al : (a) مخروطہ دو طرفہ ۔

Biconjugate : (a) دومرتبہ جفت ملایا ھوا ؛ خاص کر نباتیات میں وہ ڈنٹھل جو دو شاخہ پھینکتا ھے ؛ دو جفتہ ؛ دو زوجی ۔

Biconsonantal : (a) دو صامتی ۔

Biconvex : (a) محدب الطرفین ۔

Bicorn : (a & n) [L."bicornis"] (۱) سینگ یا سینگ جیسی چیز رکھنے والا ؛ دو سینگ والا ۔ (۲) سینگوں والا جانور؛ دو سنگھا ؛ دو قرنہ ؛ دو شاخ ۔

Bicorned/ Bicornous/ Bicornute : (a) سینگ دار ؛ سینگ والا ۔

Bicorporal /-ate /-ated /-eal : (a) دو بدن والا ؛ دو شیر کی تصویر ایک سر کے ساتھ (لوگ اپنی خاندانی شرافت و نجابت کی علامت کے طور پر گھروں میں رکھا کرتے تھے ) ۔

Bicrenate : (a) (نباتیات) پتیوں کے حاشیہ کے متعلق ؛ دندانہ دار یا آرائشی کور والا ؛ دندانہ دار؛ آرائشی حاشیہ والا ۔

Bicrescentic /-cristase : (a) دو ھلال والا ۔

Bicrural : (a) دو پایہ ؛ دو پیر والا ۔

Bicuspid /Bicuspidate : (a&n) [L."bi-+cuspidem"] (۱) دوانیا ۔ دو نُکا - (۲) دو نوک والا ۔

Bicuspid teeth : (n) (لسانیات) دوانیا دانت ۔

Bicustral : (n) (کیمیا) دو محوری ردا ۔

Bicycle : (n) [Fr.] بائیسکل ؛ پیر گاڑی ؛ دو پہیوں والی سائیکل ۔

Bicycle : (v) (۱) سائیکل چلانا۔ (۲) بہکے ھوئے گھوڑے کو مہمیز لگا کر ٹھیک کرنا ۔ (۳) ریکارڈ کیا ھوا ریڈیو ، ٹیلیویژن پروگرام ایک اسٹیشن سے دوسرے اسٹیشن پہنچنا ۔

Bicyclic : (a) (۱) دو دائروں میں منظم یا دو دائروں والا ۔ (۲) بائیسکل سے متعلق ۔

Bicyclism : (n) بائیسکل چلانے کا علم و فن ۔

Bicyclist : (n) بائیسکل چلانے والا ۔

Bicycular : (a) بائیسکل کی قسم کا یا بائیسکل چلانے سے متعلق ۔

Bid : (v) [OTeut."beudan"] (۱) حکم دینا ۔ (۲) دعوت دینا ؛ التجا کرنا ؛ التماس کرنا ؛ گذارش کرنا ؛ مانگنا ۔ (۲) کہنا (خوش آمدید یا الوداع ) ۔

(٤) بولی بولنا (نیلام میں ) : قیمت لگانا ۔
(٥) اعلان کرنا (نکاح ہونے کا )۔

To bid adieu : رخصت کرنا ۔

To bid against : بولی بولنے میں مقابلہ کرنا ۔

To bid a bene / bede / prayer : (١) عبادت کرنا ' دعا کرنا ۔ (٢) لوگوں کو عبادت کے لئے آمادہ کرنا ۔

To bid fair : ہوتے ہونے نظر آنا ۔

To bid farewell : رخصت کرنا ۔

To bid a goodbye : رخصت کرنا ۔

To bid good morning : سلام کرنا ۔

To bid the banns : نکاح کا اعلان کرنا ۔

To bid up: مسلسل بولی کے ذریعہ قیمت بڑھانا ۔

To bid welcome : خوش آمدید کہنا ۔

To make a bid for : حاصل کرنے کی کوشش کرنا ( دولت ، حکومت ، عنایت وغیرہ )۔

Bid : (n) (١) بولی (خصوصاً نیلام میں قیمت لگانا ) : بولی لگانے کا موقع ۔
(٢) بولی لگانے میں کسی کی بار ی ۔
(٣) دعوت ۔ (٤) تاش کے برج کھیل کی بولی ۔

Biddable : (a) فرمانبردار ' اطاعت گذار : مطیع ۔

Biddance : (n) دعوت ۔

Bidder : (n) (تجارت) بولی لگانے والا : ( نیلام میں ) قیمت لگانے والا : خریدار : خواستگار : خواہاں : حکم دینے والا : دعوت دینے والا : مدعو کرنے والا : تاش کے کھیل برج میں بولنے والا ۔

Bidder's canal : (n) (حیوانیات) بذر نالی ۔

Bidding : (n) (١) (خاص کر نیلام میں ) بولی بولنا ۔
(٢) حکم : حکم دینا ۔ (٣) دعوت : طلبی ۔

Bidding sheet : (n) (انتظامیہ) فرد بولی ۔

Biddy : (n) [abbrev. of BRIDGET] (١) امریکہ میں آئرستان کی خادمہ کو کہاجاتا ھے ۔ (٢) عورت ' خصوصاً ایک بوڑھی باتونی عورت ۔
(٣) (تحقیراً) نوجوان عورت ۔
(عامیانہ) اُستانی : معلمہ ۔

Bide : (v) [OTeut."bidan"] (١) Abide کی قدیم شکل اب صرف شعر میں مستعمل ھے ' تعمیل کرنا ' پابند ہونا ۔ (٢) انتظار کرنا ۔
(٣) چھوڑا ہوا ہونا ' رہنا ۔
(٤) مقابلہ کرنا ۔ (٥) برداشت کرنا ۔

To bide one's time : موقع کا منتظر رہنا ۔

Bident : (n) [L."bidentem"] وہ اوزار یا ہتھیار جس میں دو شاخیں ہوتی ہیں / دو نوکیں ہوتی ہیں ۔

Bidental : (n) دو نوک والے ہتھیار یا اوزار سے متعلق ۔

Bidental : (n) وہ جگہ جس پر بجلی گری ہو اور جس کو مقدس سمجھا جائے اور گھیر دیا جائے ۔

Bidentate / Bindentated : (a) دو دانت والا ۔

Bidential : (a) دو شاخوں والا ۔

Bidet : (n) (١) چھوٹا گھوڑا : ٹٹو ۔
(٢) آب دست کی چوکی ۔

Bidigitate : (a) دو انگلیوں والا : دو پنجوں والا ۔

Biding : (n) (١) انتظار کرنا : منتظر ہونا یاٹھہر نا ۔
(٢) ٹھہرنے کی جگہ ۔

Biding place : (n) ٹھہرنے کی جگہ : قیام گاہ ۔

Bidiurnal : (a) دن میں دو بار ۔

Bidri/ Bidree / Bidry : (n) [Urdu "bidri" ] بیدر : تانبے ، جستے ، ٹن اور رانگا کی ایک مرکب دھات جو چاندی یا سونے کے برتن وغیرہ بنانے میں کام آتی ھے ۔

Bield : (n) [OE."beldo"] (١) دلیری ۔ (٢) اعتماد : آرام : بھروسہ ۔ (٣) پناہ : پناہ گاہ ۔ (٤) غذا ۔

Bield : (v) [OE."beldan"] (١) دلیر بنانا : ہمت دلانا ۔

Bifilar : (a) جس میں دو دھاگے ہوں : خاص کر وہ آلہ جو چھوتی ڈوری ، زاویہ یا طاقت ناپنے کے لئے ہوتا ھے ۔

Bifistular : (a) دو نلکی : دونلکیوں والا ۔

Biflorous / Biflorate : (a) [L."biflorus+-ous"] دو پھولوں یا دو شگوفے والا : دوگلا ۔

Bifocal : (a) (طبیعیات) دو فوکسی : دو ماسکی ۔

Bifocal lens : (n) (طبیعیات) دو فوکسی لینز ۔

Bifold : (a) دوھرا : دوگنا ۔

Bifoliate / Bifoliolate : دو پتیا : دو برگہ : دو برگچوی ۔

Biforate : (a) دو سوراخوں والا : دو سوراخہ : دو درہ ۔

Biforine : (n) [L."biforis"+-INE] (نباتیات) ایک بیضہ نما تھیلی جو کچھ پتیوں کے گودہ دار حصوں میں ہوتی ھے اور دونوں طرف کے سوراخ سے مادہ خارج کرتی ھے ۔

Biforked : (a) دو شاخہ : دوچنیا (چوٹیوں والا) ۔

Biform / Biformed : (a) [L."biformis"] دو شکل رکھنےوالا : دو شکلا : دو شکلوں میں ظاہر ہونے والا ۔

Biformity : (n) دو شکلا پن ۔

Bifront : (a) [L."bifrontem"] دو روپ رکھنے والا : دو رخا ۔

Bifronted : (a) دو روپ میں بنایا ہوا ۔

Bifurcate : (v) [L."bifurcatus"] دو حصوں میں بانٹنا : دو پارہ کرنا : دو پھانٹ کرنا یا ہونا : دو شاخہ کرنا یا ہونا : (حیوانیات) دو زواجی ۔

Bifurcate : (a) (نباتیات) دو شاخہ : دو سنگھا ۔

Bifurcation : (n) دو حصوں میں تقسیم : دو شاخی تقسیم : نقطہ٭ تقسیم : دوشاخی تقسیم میں دو شاخوں میں سے ایک شاخ ۔

Big : (a) [ME."big. bigg. bigge"] (۱) بڑا : کلاں : بزرگ ۔ (۲) بڑی یا بڑا (عمر کا) ۔ (۳) بڑے رتبے کا :

(۲) اعتماد رکھنا ۔
(۳) پناہ دینا : بچانا : تحفظ دینا ۔
(٤) ڈھونڈنا : رہنا : قیام کرنا ۔

Biennial : (a) [L."biennis"] (۱) دوسالہ : دوبرسا یا دو برس رہنے والا ۔ (۲) ہردو برس بعد ہونے والا ۔
(۳) (نباتیات) ایسا پودا جو دو برس زندہ رہے یا ہر دوسرے برس پھولے یا پھلے ۔
(٤) دوسالہ پودا : دوبرسا پودا ۔

Biennially : (adv) ہر دو برس پر ۔

Bienseance : (n) [Fr."bien + seant"] شائستگی : تمیز ۔

Bier : (n) [OE."baer"] تابوت : نعش : جنازہ ۔

Bifacial : (a) دو رخا : دو رخ والا ۔

Bifactor model : (n) (شماریات) دو جزئی ساخت ۔

Bifanged : (a) دو جڑوں والا ۔

Bifarious : (a) [L."bifarius"] (۱) دوھرا ۔
(۲) (نباتیات) دو قطاروں میں آراستہ کیا ہوا : دو قطاری ۔

Bifariously : (adv) دوھرے طور پر ۔

Bifer : (n) [L."bi + fer"] وہ پودا جو سال میں دوبار پھول یا پھل دیتا ھے ۔

Biferous : (n) سال میں دوبار پھل یا پھول دینے والا ۔

Biff : (n) [Echoic] (عامیانہ ) چانٹا : گھونسا ۔

Biff : (v) چانٹا رسید کرنا : گھونسا مارنا ۔

Biffin : (n) [A. dial. pronunc. of beefing.] دیکھو Beaufin

Biffy : (n) [origin unknown] (عامیانہ) غسل خانہ یا بیت الخلا ۔

Bifid : (a) [L."bifidus."] شگاف دار! دو تختہ : دو لخت : دو زخمہ ۔

Bifidate : (a) شگاف دار ۔

Bifidity : (n) دو لختگی ۔

Bifidly : (adv) شگاف دار کے طورپر: دولختہ طریقہ پر ۔

ذی رتبہ ' سربرآوردہ : ممتاز ۔
(٤) رکن رکین ' سرگروہ : مکھیا ۔
(٥) (شیخی ) کا ۔(٦) حاملہ ۔(٧) زور : بلند ۔
(٨) بھرا ھوا ۔(٩) بدنام : بد ۔

Big bellied : (a) فربہ ' حاملہ ۔

Big board : (n) (تجارت) بگ بورڈ (نیو یارک اسٹاک اکسچنج ) ۔

Big dog : (n) ایک قسم کا پہرہ دار کتا ' نگراں (مجازاً) ۔

Big drum : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Big game : (n) بڑے جانوروں کا شکار جس میں کچھ خطرہ بھی ھو ۔

Big gun : (n) ممتاز آدمی ۔

Big head : (n) (١) غرور ' خود نمائی ۔
(٢) جانوروں کی بیماری ۔

Big horn : (n) پہاڑی بھیڑ ۔

Big house : (n) (١) کسی علاقے کا بڑا مکان یا اس علاقے کے سب سے بڑے آدمی کا مکان ۔
(٢) جیل : قید خانہ ۔

Big idea : (n) مقصد : ارادہ ۔

Big name : (a) مشہور ۔

Big noise : (n) (عامیانہ ) بڑا آدمی ۔

Big shot : (n) بڑا آدمی ۔

Big sister : (n) (١) بڑی بہن ۔(٢) بڑی بہن کی طرح ۔

Big stick : (n) (١) دبا دینے والی قوت ۔
(٢) (عامیانہ ) لمبی سیڑھی ۔

Big stick diplomacy : (n) (تاریخ و سیاسیات) ڈنڈے کی ڈپلو میسی : لاٹھی کی ڈپلومیسی ۔

Big talk : (n) شیخی : لمبی لمبی بات ۔

Big thing : (n) کوئی اھم یا عام استعمال میں آنے والی چیز ۔

Big ticket line : (تجارت) قیمتی اشیاء لائن ۔

Big time : (a) اعلیٰ اول درجہ کا ۔

Big time : (n) کسی پیشہ میں سب سے اونچا مرتبہ ۔

Big timer : (n) جس کو اولیت یا فضیلت حاصل ھو ۔

Big trees : (n) ایک قسم کا سدا بہار درخت جس کی لمبائی ٣٠٠ فٹ ھوتی ھے اور تنے کا گھیرا ٣٠ فٹ ھوتا ھے ۔

Big-wig : (n) اعلیٰ رتبہ شخص : معزز شخص ' بڑا آدمی ۔

Biga : (n) [L.] (قدیم روم ) دو گھوڑوں والا رتھ ۔

Bigamist : (n) [See BIGAMY] : دو زوج والا ' دو جورو والا ' دو شوھر والی ( دو خصمی عورت ) ۔

Bigamous : (a) [L."bigamus"] دو شوھر یا دو بیوی رکھنے کا ( جرم ) : (حیوانیات) دو زوجی ' (سماجیات) دو زوجیت والا ۔

Bigamously : (adv) دو شوھر یا دو بیوی رکھتے ھونے ۔

Bigamy : (n) [F."bigamie"] ایک ساتھ دو شوھروں یا دو بیویوں کا رکھنا ' دو زوجی ۔(٢) کسی بیوہ یا رانڈ سے شادی یا اس کی شادی : ( سماجیات ) رسم دو زوجیت ۔
(٣) (کیتھولک ) کسی بھی پادری کے شادی کرنے کا جرم ۔

Bigarreau/-roon : (n) [F."bigarre"] بڑا سفید شاہ دانہ /گیلس جس کا ایک پہلو زرد اور دوسرا لال ھوتا ھے ۔

Bigdaisy : (n) ایک قسم کا ڈیزی پھول ۔

Bigeminal : (a) دو جوزہ ' دو جوزوں کی ترتیب سے ۔

Bigeminate : (a) دو جوزہ ' دو جوزوں کی ترتیب سے ۔

Bigeminated : (a) (نباتیات) دو جفتہ : (معدنیات) دو قلمہ ۔

Bigener : (n) [L."bi - + gener"] دو جنسہ ۔

Bigential : (a) دو نسلہ ۔

Bigg / Big : (n) [ON."bygg"] تعمیر کرنا : بنانا ۔

Bigger : (a) — Comparative کا Big

Biggety / Biggity : (a) [f."BIG] — مغرور ؛ بدتمیز؛ دیدہ دلیر ۔

Biggie/-gy : (n) — بڑا آدمی ۔

Biggin : (n) [F."beguin"] — (۱) بچوں کی ٹوپی ؛ (مجازاً) بچپن ۔ (۲) کلاھك ؛ سرجنٹ کا سفید کنٹوپ ۔

Bigging : (n) [f. inventor's name] — ایك قسم کا کافی دان ۔

Biggish : (a) — کچھ بڑا ؛ قدرے بڑا ؛ نسبتاً بڑا۔

Biggonet : (n) — عورتوں کی ٹوپی یا سرپوش ۔

Bight : (n) [OTeut. "buhti-z" — (۱) جھکاؤ ؛ موڑ یا زاویہ (کسی انسانی یا حیوانی جسم کا) ؛ کونا؛ گوشہ ۔ (۲) رسی کا حلقہ ۔ (۳) (ارضیات) کھاڑی ؛ خلیج ؛ خلیج نما حصے/ٹکڑے ؛ پیچ و خم ؛ کشادہ خلیج ۔

Biglandular : (a) — دو گلٹیوں والا ۔

Bigly : (adv) — (۱) زور سے ؛ شیخی سے ؛ نخوت سے ؛ خود نمائی سے ۔ (۲) بڑے پیمانہ پر ؛ جامع طور پر۔

Bigman : (n) — نشہ آور اشیاء کا غیر قانونی کاروبار کرنے والے گروہ کا سرغنہ ۔

Bigmouth : (n) — (۱) ایك قسم کی مچھلی جس کا منہ بڑا ھوتا ھے ۔ (۲) باتونی ؛ زبان دراز۔

Bigness : (n) — (۱) بزرگی ؛ بڑا پن ؛ تنومندی ؛ وسیع النظری۔

Bignonia : (n) — لت دار پودوں کی ایك جنس جس کے نمائشی تری نما پھول ھوتے ھیں ۔

Bignoniaceae : (n) — درختوں ، جھاڑیوں ، اور بیل دار پودوں کا خاندان جس میں نمائشی تری نما پھول ھوتے ھیں ۔

Bignoniaceous : (a) — لت دار پودوں کی جنس سے متعلق یا اس کی مانند۔

Bignonial : (a) — لت دار پودوں کی جنس سے متعلق یا اس کی طرح ۔

Bigot : (n) [Fr.] — (۱) متعصب شخص ۔ (۲) کٹر آدمی ۔

Bigoted : (a) — کٹر ؛ متعصب ۔

Bigotedly : (adv) — متعصبانہ طور پر ؛ کٹر پن سے ۔

Bigotically : (adv) — متعصبانہ طور پر ؛ کٹر پن سے۔

Bigotry : (n) [F. "bigoterie"] — تعصب ؛ کٹر پن؛ تقدس خشك ؛ (تاریخ) عصبیت۔

Bigwiggedness : (n) — اعزاز اعلیٰ رتبہ ۔

Bigwiggery : (n) — خود خواھی ؛ تکبر۔

Bigwiggism : (n) — منصبی اھمیت کی نمائش ۔

Biharmonic : (a) — (ریاضی) دو ھارمون ۔

Bihourly : (adv.&a) — گھنٹے میں دوبار ۔

Bijou : (n) [Fr.] — جواھرات ؛ بہت معمولی زیور ؛ فنکار کا نفیس نمونہ ؛ چھوٹی نفیس شئے۔

Bijouterie : (n) — (۱) کم قیمت جواھرات یا معمولی زیورات کا مجموعہ ۔ (۲) اچھا طرز بیان ۔

Bijugate : (a) — (۱) دو جفتہ ۔ (۲) ایك سکہ میں دوسروں کا آمنے سامنے یا ایك دوسرے پر ھونا ۔

Bike : (n) — (۱) جنگلی مکھیوں کا چھتہ ۔ (۲) آدمیوں کا مجمع ۔

Bike : (n) [abbrev. of BICYCLE] — بائیسکل کا مخفف ۔

Bikh : (n) [Skr. "visha"] — (۱) زھر جو بعض پودوں سے نکالا جاتا ھے ۔ (۲) وہ پودا یا اس کی جڑ جس سے زھر نکلتا ھے ۔

Bikini : (n) [Fr. "Bikini"] — (۱) عورتوں کے غسل کا لباس جو بہت چھوٹا اور دو ھی حصوں میں ھوتا ھے ۔ (۲) مارشل آئی لینڈ میں وہ حلقہ نما مرجانی چٹان جس پر ۱۹۴۶ء میں ایٹم بم کا تجربہ کیا گیا تھا ۔

Bilabial/Bilabiate : (a) — دولبی ؛ دولبہ ؛ دولبوں والا ۔

Bilabial spirant : (n) — (لسانیات) دولبی صفریر۔

Bilabial stop : (n) — (لسانیات) دولبی بندشیہ ۔

Bilabio-dental : (n) — (لسانیات) دو لب دنتی ۔

**Bilaciniate** : (a) دوھری تاش دار پتیاں ۔

**Bilamellar/ Bilamellate/ Bilamellated** : (a) دو پترا ۔

**Bilaminar/ Bilaminate/ Bilaminated** : (a) دو پترا ۔

**Bilander** : (n) [Du. "bijlander"] چھوٹا دو مستولوں والا تجارتی جہاز ۔

**Bilateral** : (a) (۱) دو طرفہ ؛ دو رخا ؛ دو رویا ؛ دو فریقی ۔ (۲) (قانون) دو طرفین کا یا ان سے متعلق ؛ (حیوانیات) دو جانبی ۔

**Bilateral agreement** : (n) (تجارت) دو طرفہ معاھدہ/ اقرار نامہ ۔

**Bilateral balancing** : (n) (تجارت) دو طرفہ توازن ۔

**Bilateral barb** : (n) (تاریخ ، اثریات) دو شاخہ تیر ۔

**Bilateral contract** : (n) دو طرفہ معاھدہ ۔

**Bilateral family system** : (سماجیات) دو طرفہ خاندانی نظام ۔

**Bilateral flow** : (n) (تجارت) دو طرفہ لین دین ؛ دو طرفی ۔

**Bilateral monopoly** : (n) (تجارت) دو طرفہ اجارہ داری ۔

**Bilateral opposition** : (n) (لسانیات) دو وصفی تضاد ۔

**Bilateral surface** : (n) (ریاضی) دو جانبی کنارہ ۔

**Bilateral symmetry** : (n) (ریاضی) دو جانبی تشاکل ۔

**Bilateral trade** : (n) =(Bilateralism) (تجارت) دو طرفہ تجارت ۔

**Bilateral treaty** : (n) (تاریخ و سیاسیات) دو فریقی معاھدہ ۔

**Bilateralism/ Bilaterality** : (n) دو طرفی حالت ؛ دو ملکوں سے تجارت بڑھانے کا کام؛ (ریاضی) دو جانبیت ۔

**Bilaterally** : (adv) دونوں طرف ؛ دو رخے طور پر؛ دو روئی سے ۔

**Bilateralness** : (n) دو طرفی حالت ۔

**Bilateria** : (a&n) [L. "bi+later,-ia"] (حیوانیات) دو جانبیہ ۔

**Bilberry/Billberry** : (n) [Da."bollebaer."] ایک قسم کی سخت چھال والی جھاڑی جو شمالی یورپ کے پہاڑوں میں ھوتی ھے ؛ بلبیری ۔

**Bilberrying** : (v) بلبیری جمع کرنا/چننا ۔

**Bilbo** : (n) [F. Bilbao in Spain] (۱) پختہ فولاد کی تلوار ۔ (۲) دھونسیا کی تلوار کا مزاحیہ نام ۔

**Bilbo** : (n) قیدیوں کی بیڑی ۔

**Bilboquet** : (n) [OFr. "bille-boquet"] ایک قسم کا کھیل اور اس میں کھیلا جانے والا کھلونا ۔

**Bilcock** : (n) ایک قسم کا بحری پرندہ/ چڑیا ۔

**Bile** : (n) [L. "bilis"] (۱) پت ؛ زرد آب ؛ صفرا ۔ (۲) (مجازا) چڑ چڑا پن ؛ تنک مزاج ؛ غصہ ۔

**Black bile** : سودا ۔

**Bile acid** : (n) (کیمیا) بائل ایسڈ ۔

**Bile duct** : (n) (حیوانیات) پت نالی ۔

**Bile salts** : (n) صفرا نمک ۔

**Bilge** : (n) [OF. "boulge"] (۱) جہاز کی تہ کا افقی حصہ ۔ (۲) کوڑا کھڑا جو جہاز کی تہ میں جم جاتا ھے ؛ پیپا وغیرہ کا پیٹ ۔ (۳) گندہ پانی جو جہاز کی تہ میں جمع ھو جاتا ھے ۔ (٤) (عامیانہ) مہمل ؛ کوڑا ؛ واھیات خرافات ۔

**Bilge** : (v) (۱) جہاز میں سوراخ کرنا یا ھونا۔ (۲) پھولنا ؛ پھلانا ۔ (۳) جہاز کے پیندے کا شق ھو جانا ۔ (٤) استعفیٰ دینا (ناکامی کی وجہ سے خود سے یا جبراً) ۔

**Bilge free** : (a) (پیپا) اس طرح رکھا ھو کہ اس کا پیندا زمین سے نہ لگے ۔

**Bilge-keel** : (n) جہاز کی تہ کا نچلا شہتیر جو جہاز کو کنارے پر سیدھا کھڑا رکھے اور سمندر میں جھولنے سے روکے ۔

توڑنا : کاٹ کھانا : لنک مارنا : ڈسنا ۔ (۲) مچھلی کا (گل میں لگے ہوئے چارے پر) منہ مارنا : (مجازاً) جھانسے میں آ جانا ' پھنس جانا ۔ (۳) بھونکنا : چبھنا : لگنا (مرچیں وغیرہ کا) ۔ (٤) کھا جانا (رنگ تیزاب وغیرہ کا) ۔ (٥) پکڑ لینا (لنگر یا پہیے وغیرہ کا) ۔ (٦) دھوکا دینا : چرکا دینا ۔ (۷) ٹیس پیدا کرنا ۔ (مثل پھپھولے کے) ۔ (۸) (شدید سردی سے) تکلیف پہنچانا ۔ (۹) پریشان کرنا ' تردد پیدا کرنا ۔ (۱۰) جھگڑا کرنا ۔

Frost bitten : پالا مارا ہوا (عضو وغیرہ کا) ۔

To bite in : (انجنئیرنگ) (تانبے وغیرہ پر) بنے ہوئے خطوط کو کسی تیزاب کے ذریعہ مٹا دینا ۔

To bite the dust /ground : کھیت رہنا : گر جانا : گرکر مر جانا : شکست کھانا ۔

To bite the hand that feeds : محسن کو نقصان پہنچانا : جس تھالی میں کھانا اسی میں چھید کرنا ۔

To bite the lips : ہونٹ چبانا : غصے کو ضبط کرنا ۔

To bite the thumb at : برانگیختہ کر کے توہین کرنا ۔

The biter bit : چاہ کن را چاہ در پیش ۔

Bite : ( n ) (۱) زخم : کاٹا : کاٹنا (دانت سے) ۔ (۲) کٹا ہوا ٹکڑا ۔ (۳) لقمہ ۔ (٤) چارہ نگلنا (مچھلی کا) ۔ (٥) قابو : گرفت (مجازاً) ۔ (٦) تیزاب کا اثر (کھودنے میں) ۔ (۷) (طباعت میں) مطبوعہ کاغذ میں اتفاقیہ سادہ جگہ رہ جانا ۔ (۸) فوری طور پر تیار کیا ہوا کھانا ۔ (۹) وہ رقم جو کسی کام کے لئے ایک مرتبہ لی جائے ۔ (۱۰) اذیت دہ اثر ۔

Biteless : ( a ) جو کاٹے نہیں : جو نہ کاٹے : بلا ضرر ۔

Biter : ( n ) (۱) کاٹنے والا : کٹکھنا ۔ (۲) دغا باز : جعلیا ۔

Biternate : ( a ) دوھرا سر رکنی : دو سر رکنی ۔

Bitheism : ( n ) ثنویت ۔

Biting : ( a ) (۱) تیز : چبھتا ہوا : کاٹتا ہوا ۔ (۲) طعن آمیز : طنز بھرا ۔

Biting : (n) کاٹ : چبھن ' کاٹنے کا زخم : کاٹی ہوئی جگہ ۔

Biting in : ( n ) کھا جانا ۔

Bitingly : ( adv ) اذیت دہ طریقہ پر : طنزاً : طعناً ۔

Bitless : ( a ) کچھ بھی پاس نہیں ۔

Bitripartite : دو تین حصوں میں منقسم ۔

Bitt : ( v ) تار کو ستون میں لپیٹنا ۔

Bitted : ( n ) منہ میں دہانہ لگا ہوا ۔

Bitten : ( a ) دانت سے کاٹا ہوا ۔

Bitten with : متاثر (جوش سے) ۔

Bitter : ( n ) [ OE."biter" ] (۱) کڑوا : تلخ ۔ (۲) شدید ۔ (۳) ناگوار : الم ناک : مہلک : بے پناہ ۔ (٤) درشت : تلخ : چبھتا ہوا : ملامت آمیز (الفاظ وغیرہ) ۔ (٥) کڑاکے کا (جاڑا) ۔ (٦) تلخی ۔ (۷) (جمع میں) معدے کے لئے تلخ دوا ۔ (۸) شدید غم یا مصیبت ۔ (۹) زھریلا ۔

To the bitter end : آخر وقت تک : انتہا تک ۔

Bitter : ( adv ) تلخی سے : درشتی سے : شدت سے ۔

Bitter : ( n ) (جہاز رانی) ستون پر تار کا ایک لپیٹن ۔

Bitter : (v) تلخ بنانا ۔

Bitter almond : ( n ) بادام تلخ ۔

Bitter almond oil : ( n ) روغن بادام تلخ ۔

Bitter apple : ( n ) اندرائن : حنظل ۔

Bitter beer : ( n ) تلخ بئیر : شراب تلخ ۔

Bitter bump ( n ) بگلے کی قسم کا ایک پرندہ ۔

Bitter cress : ( n ) کاھو ۔

Bitter cucumber : ( n ) اندرائن : حنظل ۔

Bitter earth : ( n ) میگنیشیا ۔

Bitter fitch : ( n ) ایک قسم کا پودا یا اس کا بیج ۔

Bitter gourd : ( n ) اندرائن : حنظل ۔

Bitter herb : ( n ) ایک قسم کی جڑی ۔

Bitter king : ( n ) ایک قسم کا درخت جو پوربی بحیرہ ایجین میں پایا جاتا ھے ۔

Bitter lake : ( n ) تلخابی جھیل ۔

Bitter pungent : ( a ) تلخ و تند : تیز۔

Bitter spar : ( n ) ( معدنیات ) ایک قسم کی چٹان : ڈولومائٹ کی ایک قسم ۔

Bitter sweet : ( a & n ) ( ۱ ) تلخ آمیز شیرینی ۔ ( ۲ ) بھلاوا ۔ ( ۳ ) سیب کی ایک قسم ۔ ( ٤ ) ایک قسم کی بوٹی کا نام ۔

Bitter tasted : ( a ) مزے میں تلخ ۔

Bitter vetch : (n) تلخ ویچ ( ویچ ایک قسم کا خود رو پودا ھے جو کاشت بھی کیا جاتا ھے اور یہ چارے کے طور پر استعمال ھوتا ھے ) ۔

Bitter word : ( n ) تلخ بات ۔

Bitter wort : ( n ) ایک تلخ بوٹی ۔

Bittering : (n) دیکھو Bitter bump

Bitterish : ( a ) کسی قدر تلخ ۔

Bitterly : ( adv ) تلخی سے : درشتی سے : شدت سے ۔

Bittern : ( n ) [ OF."butor" ] دیکھو Bitter bump

Bittern : ( n ) ( ۱ ) وہ سجی دار [illegible] سمندری پانی سے عام نمک [illegible] نے کے بعد باقی رہ جاتا ھے۔ ( ۲ ) [illegible] اور دوسری دواؤں کا مرکب محلول جو [illegible] میں ملاوٹ کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

Bitterness : ( n ) ( ۱ ) تلخی ' درشتی ' کڑواپن : مصیبت ۔ ( ۲ ) دلی صدمہ : کرب ۔ ( ۳ ) سردی کی شدت ۔

Bitternut : ( n ) ایک قسم کا اخروٹ جو شمالی امریکہ کی دلدلی زمین میں پایا جاتا ھے ۔

Bitters : ( n ) عموماً تلخ دوائیں جیسے کونین وغیرہ ، خاص طور سے الکوحلی یا دوسرے عروق جو جنتیانا ، کاسیا جھاڑ ، نارنگی کے چھلکے یا ایسی ھی دوسری چیزوں کے عرقوں کو ملا کر بنائے جاتےھیں اور مصلح معدہ کے طور پر استعمال ھوتے ھیں ۔

Bittock : ( n ) [ dim. of BIT ] چھوٹا ٹکڑا : ریزہ ۔

Bits : ( n ) وہ ستون جو جہاز کے عرشے پر جوڑے ھوں اور جن پر تار بندھے ھوں یا جن سے رسے ڈالے جاتے ھوں ۔

Bitumen : ( n ) [ L. stem"bitumin -" ] ( ۱ ) رال ۔ ( ۲ ) نفط ۔ ( ۳ ) وہ رنگ جو ڈامر ( اسفالٹ ) سے تیار کیا جاتا ھے ۔

Bituminate : ( v ) رال سے جوڑنا ۔

Bituminiferous : ( a ) رال دار ۔

رال بنا دینا ( کسی چیز کو ) ۔

Bituminize : ( v ) رنگنا : لیپنا ( کسی چیز کو ) ' رال بنانا ۔

Bituminoid : ( a ) رال نما ۔

Bituminous : ( n ) [ L. "bituminous " ] رال دار : نفط دار' ( کیمیا ) بیٹومنس ۔

Bituminous coal : ( n ) نفطی کوئلہ ۔

Bituminous shale : ( n ) ( کیمیا ) بیٹومنس شیل ۔

Biuret : ( n ) ( کیمیا ) بائی یوریٹ ۔

Bivalency : ( n ) ( کیمیا ) دوگانہ گرفت ۔

Bivalent : ( a ) دو عنصری : دو گرفتہ ۔

Bivalent-atom : ( n ) دو گرفتا جوھر ۔

Bivalent compound : ( n ) دو گرفتا مرکب ۔

Bivalve / Bivalved / Bivalvous / Bivalvular : ( a & n ) ( ۱ ) دوهرے کهل مندن والا ؛ سیپی اور اسی قسم کے جانور۔ ( ۲ ) ٹوٹ دار دروازہ ۔ ( ۳ ) وہ صدف نما جانور جس کے غلاف دو حصوں میں منقسم هوتے هیں اور ایك الاستیکی دهاگے جوڑ پر لگے رهتے هیں اور لعاب کی طرح نکلتے هیں ؛ ایسےجانوروں کے غلاف ۔ ( ٤ ) دو کهل مندن والا بیضه دان ؛ ( حیوانیات ) دومصرعی ۔

Bivariant : ( n ) ( طبیعیات ) دو چر ؛ دو متغیرہ ۔

Bivariate : ( n ) (طبیعیات ) دو متغایری ۔

Bivariate binimial distribution : ( شماریات ) دوتفسیری ثنائی تقسیم ۔

Bivariate distribution : ( n ) ( طبیعیات ) دو متغیری تقسیم ۔

Bivariate frequency distribution : ( طبیعیات ) بارمبار تقسیم / تعدد تقسیم ؛ دومتغائری کثرتی تقسیم ۔

Bivariate normal distribution : ( طبیعیات ) دومتغایری نارمل تقسیم ۔

Bivaulted : ( a ) دو گنبد والا ۔

Biventer : ( n ) ( تشریح ) دو پهولے هوئے کناروں والا عضله ؛ وہ عضله جس کے دو محدب یا مقعر حصے هوں ؛ خصوصاً نچلے جبڑے کا پنهاً کلّه٭ زیریں کی نس ۔

Biventral : ( a ) کسی عضلات کے دو گوشت والے حصوں سے متعلق ۔

Bivial : ( a ) [ BIVIUM+-AL ] خارپشت یا ستارہ ماهی کی پچهلی دوقنابوں کا یا ان سے متعلق ۔

Bivious : (a) [ L. "bivius" ] دو راستے والا ؛ دو قنابوں والا ۔

Bivium : ( n ) [ L. See prec.] خارپشت یا ستارہ ماهی کی پچهلی دو قنابیں ۔

Bivocal : ( n ) دومصوتوں کا مجموعه ۔

Bivocalised : ( a ) دو مصوتوں کے درمیان ۔

Bivouac : ( n ) [ F. "bivouac" ] ( ۱ ) پڑاؤ ( بغیر ڈیرے خیمے کے ) ۔ ( ۲ ) رات کا قیام ؛ شب باشی ؛ عارضی پناہ گاہ ۔

Bivouac : ( v ) رات کو هلکی هوا میں سستانا ؛ پڑاؤ کرنا ( بغیر ڈیرے خیمے کے ) ۔

Biweekly : ( a ) ( انتظامیه ) پندہ روزہ ؛ مهینه میں دو بار ۔

Bixa : ( n ) [ Central Amer. ] چهوٹے درخت کی ایك جنس جس کے پهولوں سے ایك قسم کا رنگ بناتے هیں ۔

Bixarial : ( a ) ( حیوانیات ) دو محوری ۔

Bixin : ( n ) اناٹا / انوٹو رنگ کا بنیادی عنصر ۔

Biz : ( n ) بزنس کا مخفف ۔

Bizarre : ( a ) [ F."bizarre" ] ( ۱ ) انوکها ؛ نرالا ؛ اوٹ پٹانگ ؛ آدها تیتر آدها بٹیر ۔ ( ۲ ) گنوار ؛ نیم وحشی ؛ بے هنگم ؛ بے قاعدہ ۔

Bizarrerie : ( n ) انوکها ؛ بے تکاپن ؛ گنوارپن ؛ بے هنگم پن ۔

Bizcacha : (n) دیکهو Biscacha

Bizonal : ( a ) ( تاریخ ) دو منطقی ۔

Bizonia : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) بائی زونیا ( جرمنی میں برطانوی ، امریکی مشترکه مقبوضه علاقے ) ۔

Bizygomatic : ( a ) رخسار کی دو هڈیوں کا یا ان سے متعلق ؛ رخسار کی دو هڈیوں کو ملانے والا ۔

Blab : ( n ) [ Echoic ] ( ۱ ) پیٹ کا هلکا ؛ چهچهورا ؛ بڑبڑیا ۔ ( ۲ ) بکواسی ؛ جسے اپنی زبان پر قابو نه هو ۔ ( ۳ ) بے معنی اور مهمل الفاظ کا استعمال ۔

Blab : ( n ) [ origin unknown . ] ایك چهوٹا پتله تخته جو بچهڑے کی ناك پر لگا دیا جاتا هے تا که دودھ نه پی سکے ۔

Blab : ( v ) بچهڑے کے منھ پر پتلا تخته لگانا ۔

Blab : ( v ) بڑبڑانا ؛ بکنا ؛ بے سمجهے بوجهے بول دینا ۔

Blab school : (n) امریکہ وغیرہ کا وہ اسکول جہاں بچوں کو اکیلے یاجماعت میں زور زور سے سبق یاد کرایا جاتا تھا اور بعد میں معلم ایک لڑکے کو لا کر سبق سنانے کو کہتا تھا ۔

Blabber : ( n ) بکواسی ؛ بزبزیا ۔

Blabber-mouth : ( n ) بکواسی ؛ بزبزیا ۔

Black : ( a ) [OE."blaec" ] ( ۱ ) کالا ؛ سیاہ فام ؛ سیاہ ؛ کالا بھجنگ ؛ کالا کلوٹا ۔ (۲) سیاہ پوش ۔ ( ۳ ) تاریک ؛ اندھیرا ؛ وحشتناک ۔ (٤) میلا ۔ ( ٥ ) شدید ؛ انتہائی ۔ ( ٦ ) سنگین ؛ مجرمانہ ؛ نہایت برا ؛ قابل نفرت ؛ مہلک ؛ خطرناک ۔ ( ۷ ) غضبناک ؛ قہرآلود ؛ غصہ کا ؛ دھمکی آمیز ۔ (۸) ذلت کا ؛ رسوائی کا ۔ ( ۹ ) حبشی ۔ (۱۰) مطلق ؛ بالکل ۔ (۱۱) غیر قانونی ؛ ناجائز۔ ( ۱۲ ) ٹریڈ یونین کے غیر ممبر کو ملازمت دینے والا ۔ ( ۱۳ ) کسی نقشہ یا چارٹ پر نشان دہی سے متعلق کہ کوئی خاص حصہ ناپسندیدہ حالات سے متاثر ہو ۔ ( ١٤ ) اس قسم کے پروپیگنڈا سے متعلق دشمن کے ملک میں کرنا کہ دشمن کمزور ہو ۔

Crime of blackest days : ہولناک جرائم ۔

In black and white : تحریر یا پرنٹ ۔

Perfectly black : ( طبیعیات ) کامل سیاہ ۔

To look black ( on or upon ) غصہ میں ہونا ؛ غصہ سے دیکھنا ۔

Black : ( n ) [ OE."blaec" ] ( ۱ ) کالا رنگ ؛ سیاہ رنگ ؛ سیاہ روغن یا وارنش ۔ (۲) گیہوں روگ ؛ کالک ۔ (۳) حبشی ۔ (٤) سیاہ پوشاک ۔ ( ٥ ) چوری سے شکار کرنے والوں کا گروہ جو اپنا منہ کالا رنگ کرکام پر جاتا ہے ۔

Black : ( v ) ( ۱ ) سیاہ روغن چڑھانا ۔ (۲) کالا ہونا ۔ ( ۳ ) پالش کرنا ؛ سیاہ رنگنا ۔ ( ٤ ) بدنام کرنا ؛ داغ لگانا ؛ دھبہ لگانا ؛ بٹہ لگانا ۔

Black alkali : ( n ) ( کیمیا ) سیاہ القلی ؛ کالا کھار ۔

Black-a-moor : ( n ) [ =Black Moor ] ( ۱ ) حبشی ؛ بہت ہی کالا آدمی ۔ (۲) بالکل سیاہ ۔

Black and blue : مارتے مارتے بدن کو نیلا کردینا۔

Black and red ware : ( تاریخ ، اثریات ) سیاہ اور سرخ ( پالش کے ) برتن ۔

Black and tan : ( تاریخ ) بلیک اینڈ ٹین سپاہی ( ۱۹۱۹-۲۱ میں آئرستان کا سپاہی ) ؛ ابلق ( کتا ) ۔

Black and white : ( ۱ ) سیاہ و سفید ۔ ( ۲ ) تحریر ؛ تصویر جو صرف سیاہی سے کھینچی گئی ہو ۔ ( ۳ ) اچھے اور برے میں منقسم ۔

Black art : ( n ) ( سماجیات ) جادو ؛ ٹونا ؛ سحر ۔

Black ash : ( n ) ( کیمیا ) کالی راکھ۔

Black-a-vised : ( a ) سیاہ یا کالی رنگت والا ۔

Black-ball : ( n ) ( ۱ ) لکڑی کا کالا گولہ جس سے انتخاب کی نامنظوری ظاہر کرتے ہیں ؛ کسی کے خلاف میں رائے ۔ ( ۲ ) ایک مرکب جسے چمار وغیرہ استعمال کرتے ہیں اور جس سے پیتل وغیرہ سے چربہ اتارتے ہیں ۔

Black-baller : ( n ) خلاف رائے کے ذریعہ خارج کرنے والا ۔

Black-band : ( n ) کالی پٹی ؛ کلپٹی ۔

Black-band ironstone : ( کیمیا) سیاہ بینڈ آہنی پتھر ۔

Black beetle : ( n ) بھونرا ۔

Black-berry : ( n ) توت سیاہ ؛ کالی انچی ۔

Black-berrying : ( n ) سیاہ توت توڑنا یا چننا ۔

Black - bird : ( n ) ( ۱ ) یوروپی ملکوں کی ایک خوش آواز چڑیا ۔ ( ۲ ) وہ حبشی جسے بردہ فروش پکڑ لے جائیں ۔

Black birding : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) بلیک برڈنگ (غلاموں کی غیر قانونی درآمد) ؛ بردہ فروشی ؛ حبشیوں کو غلام بنا کر بھیجنا ۔

Black bladder dart : ( تاریخ و اثریات ) تھیلی دار تیر پھل ۔

Black board : ( n ) سیاہ تختہ ( مدرسوں میں ) ۔

**Black-body** : ( n ) سیاہ جسم ( کیمیا، طبیعیات ) تاریک جسم : بلیک باڈی ۔

**Black-body radiation** : ( n ) سیاہ جسمی شعاع ۔

**Black-body temperature** : ( n ) سیاہ جسمی حرارت ۔

**Black book** : ( n ) ( ۱ ) وہ رجسٹر یا فہرست جس میں ان لوگوں کا نام رھتا ھے جنھوں نے قانونی یا اخلاقی جرم کیا ھو : سیاہ اعمال نامہ ۔ ( ۲ ) جادو کی کتاب ۔ ( ۳ ) ان لوگوں کی فہرست جن کا رویہ مشتبہ ھے اور جن سے لین دین کرنا منظور نہیں : مشتبہ لوگوں کا رجسٹر ۔ ( ٤ ) ( پولیس کی اصطلاح میں ) رجسٹر نمبر ۹ ۔

To be in ( anyone's ) black book : کسی کی شفقت سے محروم ھو جانا ۔

**Black bottom** : ( n ) ایک امریکن ناچ ۔

**Black bource** : ( n ) ( تجارت ) زر کا کالا بازار ۔

**Black browed** : ( a ) ( ۱ ) سیاہ بھوؤں والا ۔ ( ۲ ) افسردہ ' چیں بجبیں ھونے والا : تیوری چڑھانے والا ۔

**Black-burn's pendulum** : ( n ) ( طبیعیات ) بلیک برن کا پنڈولم ۔

**Black-cap/ Black cap** : ( n ) ( ۱ ) ایک قسم کی چڑیا ۔ ( ۲ ) کالی ٹوپی جو جج موت کی سزا سناتے وقت پہنتے ھیں ۔ (۳) کالی ٹوپی پہننے والا ۔

**Black carbon** : ( n ) سیاہ کاربن ۔

**Black cattle** : ( n ) سیاہ مویشی ۔

**Black character** : ( n ) (۱) ایک قسم کی ٹائپ جس کو Gothic کہتے ھیں اور جو ابھی تک جرمن یا پرانی انگریزی میں مستعمل ھے ۔ (۲) اس ٹائپ میں چھپی ھوئی کوئی چیز ۔

**Black clergy** : ( n ) راھب ( مشرقی کلیسا ) ۔

**Black coal** : ( n ) سیاہ کوئلہ ۔

**Black coat** : ( n ) پادری ۔

**Black cock** : ( n ) کالا تیتر ( نر ) ۔

**Black code** : ( n ) سیاہ قوانین ۔

**Black concentrate** : ( n ) سیاہ ارتکاز ۔

**Black copper** : ( n ) سیاہ تانبہ ۔

**Black cotton earth** : ( n ) سیاہ کپاسی مٹی ۔

**Black country** : ( n ) دھواں دھار یا پرغبار مقام ( الترا فورڈ شائر کے چند اضلاع ) ۔

**Black death** : ( n ) چودھویں صدی عیسوی میں یورپ اور ایشیا میں پھیلنے والا طاعون : وبائی موت ۔

**Black diamond** : ( n ) ( ۱ ) سیاہ ھیرا ۔ ( ۲ ) ( جمع میں ) پتھر کوئلہ ۔

**Black dog** : ( n ) ( مجازاً ) بدمزاجی : افسردگی : مایوسی : نا امیدی ۔

**Black draught** : ( n ) جلاب : مجلیب دوا ۔

**Black drop** : ( n ) ( ۱ ) ( طب ) گہرے رنگ کی ایک دوا جو افیون اور سرکے سے بنتی ھے ۔ (۲) (ارضیات) وہ سیاہ قطر نما شکل جو زھرہ اور عطارد کے عبور شمسی کے وقت نظر آتی ھے ۔

**Black exchange rate** : ( n ) ( تجارت ) کالا بازار کی شرح مبادلہ ۔

**Black - eye** : ( n ) ( ۱ ) سیاہ چشم ۔ (۲) چوٹ سے نیلی آنکھ ۔ ( ۳ ) شکست فاش ۔ ( ٤ ) پسپائی : بدنامی ۔

**Black - eyed** : ( a ) سیاہ چشم ۔

**Black - face** : ( n ) ( ۱ ) کالے منہ کی بھیڑ یا دوسرے جانور ۔ (۲) کسی کھیل میں حبشی کا کردار ادا کرنے والا اور اس کی وہ آرائش جس سے وہ نیگرو بنتا ھے ۔

**Black - faced** : ( a ) ( ۱ ) سیاہ رو ۔ ( ۲ ) شوخ : ڈھیٹ : دیدہ دلیر ۔ ( ۳ ) افسردہ : تاریک ۔

**Black fellow** : ( n ) آسٹریلیا کا اصلی باشندہ ۔

**Black fish** : ( n ) ( ۱ ) سالمن مچھلی ( انڈے دینے کے بعد ) ۔ ( ۲ ) مچھلی کی ایک نوع ۔

( ۳ ) وھیل کی ایک چھوٹی جنس ۔

Black fisher : ( n ) وہ مچھوا جو ایسی ( سالمن ) مچھلیوں کو پکڑتا ھے ۔

Black fishing : ( n ) ایسی ( سالمن ) مچھلیوں کو پکڑنا ۔

Black flag : ( n ) ( ۱ ) پھانسی ھو چکنے کی علامت ۔ (۲) بحری ڈاکوؤں کا ایک جھنڈا : کالی جھنڈی (غم و غصہ کے اظہار کی علامت) ۔

Black foot : ( n ) شمالی امریکہ کا ایک قبیلہ ۔

Black frier : (n) عیسائیوں میں ڈومینیکن فرقے کا راھب ۔

Black game : ( n ) کالا تیتر ۔

Black hand : ( n ) خفیہ انجمن ۔

Black head : (n) ( ۱ ) ایک قسم کا دریائی پرند ۔ ( ۲ ) زھریلی پھنسی ۔

Black-heart : ( n ) شاہ جڑیں ( آلو وغیرہ کی سیاہ دھبّوں کی بیماری ) ۔

Black-hearted : ( a ) شقی : سیاہ قلب : بے درد ۔

Black Hole / Black-hole : ( n ) (۱) کال کوٹھری ۔ (۲) قید خانہ ۔ (۳) ( ملٹری ) بارکوں میں سزا دینے کی کوٹھری ۔

Black Hole tragedy : ( تاریخ ) کال کوٹھری کا المیہ ۔

Black hundred : ( n ) روسی رجعت پسند جماعت ۔

Black lead : ( v ) گریفائیٹ یا پنسل سے رگڑنا ، کھینچنا یا رنگنا ۔

Black lead (n) پنسل کا سرمہ یا سیسہ Planbago یا گریفائیٹ کا نام ، اس کی بنی ھوئی پنسل ۔

Black lava glass : ( n ) سیاہ لاوائی شیشہ ۔

Black leg / - legs : ( n ) ( ۱ ) ( سماجیات ) ھڑتال توڑنے والا غنڈہ : ( تجارت ) مزرور کی ھڑتال توڑنے والا ۔ ( ۲ ) مویشیوں کی ایک بیماری جس سے ان کے پاؤں متاثر ھوتے ھیں ۔ (۳) آلو اور دوسرے پودوں کی بیماری ۔ (٤) دغاباز: دھوکا دینے والا (گھوڑ دوڑ میں ) ۔ (٥) وہ مزدور جو ھڑتال کے زمانے میں کارخانہ کے مالک کا ساتھ دے : ھڑتالی بھگوڑا ۔

Black leg : ( v ) ھڑتالی مزرور کی جگہ پر کام کرنا ۔

Black leggery : ( n ) دھوکا بازی ' دغا بازی ۔

Black legism : ( n ) دھوکا بازی : دغا بازی ۔

Black letter : ( n ) دیکھو Black character

Black letter day : نامبارک دن ' منحوس دن ۔

Black light : ( n ) Infra-red اور Ultra-violet روشنی جو دکھائی نہیں دیتی ۔

Black list : ( n ) (۱) ( تجارت ) فرد سیاہ : سیاہ فہرست : ( انتظامیہ ) سیاہ فہرست ۔ (۲) ان لوگوں کی فہرست جن کا رویہ مشتبہ ھے ۔(۳) ( مجازاً ) ان لوگوں کی فہرست جن کے خیالات و حرکات قومی مفاد کے خلاف ھوں ۔

Black listing : ( n ) ( انتظامیہ ) اندراج سیاہ فہرست : ( تجارت ) سیاہ فہرست میں درج کرنا ۔

Black-mail : ( n ) (۱) کوئی چیز جو دھمکی دے کر وصولی جائے ۔

Black magic : ( n ) (تاریخ ) کالا جادو : عمل سفلی ۔

Black Man s criterion : ( شماریات ) بلیک مین کسوٹی ۔

Black Maria : ( n ) قیدیوں کی گاڑی : جیل گاڑی ۔

Black mark : ( n ) کلنک کا ٹیکہ : بدنامی : بد نما داغ ۔

Black market : ( n ) چور بازار ۔

Black Monk : ( n ) عیسائیوں کا ایک طبقہ : ( بینی ڈکٹن کا ) راھب ۔

Black -moor / -more : ( n ) دیکھو Blackamoor

Black-mouth : ( n ) ( ۱ ) کالے منہ کا انسان یا جانور ۔

( ۲ ) کنگ سالمن ( King Salmon ) ۔

**Black Muslims : ( n )** ( تاریخ و سیاسیات ) بلیک مسلم : کالے مسلمان : امریکہ کے حبشی مسلمان ۔

**Black -neb : ( n )** کالی چونچ کا پرند مثلاً سارس ، کوّا وغیرہ ۔ ( ۲ ) ہڑتالی مزدور کی جگہ کام کرنے والا ۔

**Black nob : ( n )** ہڑتالی مزدور کی جگہ کام کرنے والا ۔

**Black note : ( n )** سخت یا سیاہ پردہ / سُر ۔

**Black on red :** ( تاریخ و سیاسیات ) سرخ پر سیاہ ۔

**Black out :** (۱) ہوائی حملوں سے بچنے کےلئے تمام شہر کی روشنیاں گل کر دینا ۔ (۲) یاد داشت کھو جانا ۔

**Black ox : ( n )** بدقسمتی : بدنصیبی : بڑھاپا : ضعیفی ۔

**Black Prince : ( n )** ایڈورڈ سوم کے سب سے بڑے بیٹے کو دیا ہوا نام ۔

**Black pudding : ( n )** (۱) جمے ہوئے خون اور سور کی چربی کا دلیہ ۔ (۲) پڈنگ جو آٹا ، سوڈا اور شیرا سے بنائی جاتی ہے ۔

**Black quarter : ( n )** مویشیوں کی ایک بیماری ۔

**Black radiation : ( n )** ( طبیعیات ) سیاہ شعاع ۔

**Black radiation process :** ( طبیعیات) سیاہ شعاع ریزی ۔

**Black rent : ( n )** ناجائز خراج : اخفائے راز کی رشوت ۔

**Black Republic : ( n )** وسطی امریکہ کی ریاست ہیٹی ۔

**Black Rod : ( n )** لارڈ چمبر لین کا حاجب ۔ Gentleman usher of the Black Rod کا مخفف ۔

**Black salts : ( n )** ( ۱ ) خام پوٹاشیم کاربونیٹ جو لکڑی کی راکھ سے حاصل ہوتی ہے ۔ ( ۲ ) غیر خالص پوٹاشیم ہائیڈریٹ ۔

**Black-salter : ( n )** پوٹاشیم کاربونیٹ/ہائیڈریٹ بنانے والا ۔

**Black seed : ( n )** ایک قسم کا پودا ۔

**Black sheep : ( n )** ( ۱ ) بدمعاش : پاجی ۔ ( ۲ ) سفید بھیڑوں میں کالی بھیڑ۔

**Black-shirt : ( n )** ( تاریخ و سیاسیات ) بلیک شرٹ ( اٹلی کی فاسسٹ پارٹی کا ممبر ) : فاسسٹ : موسولینی کا پیرو : کالی قمیض ۔

**Black - snake : ( n )** ( ۱ ) کالا سانپ ۔ ( ۲ ) امریکہ کا کوبرا۔

**Black spot : ( n )** بد نما داغ ۔

**Black strap / -stripe : ( n )** ایک گھٹیا قسم کی شراب ۔

**Black sugar : ( n )** ملیٹھی کا ست ۔

**Black - tail : ( n )** ایک قسم کی یوروپی مچھلی جو میٹھے پانی میں رہتی ہے ۔

**Black tellurium : (n)** ( کیمیا ) سیاہ ٹیلیوریم۔

**Black - thorn : ( n )** ( ۱ ) ایک جھاڑی جس کا پھل سفید اور پھول آلوچہ کا سا ہوتا ہے۔ ( ۲ ) اس جھاڑی کی بنی ہوئی چھڑی ۔

**Black topped ( ware ) : ( n )** ( تاریخ و اثریات ) سیاہ بالائی حصے والے برتن ۔

**Black - wash : ( n )** ( ۱ ) ( طب ) مرکیورس کلورائیڈ اور چونے کے پانی کا محلول ۔ ( ۲ ) کوئی چیز جس سے دھوتے اور کالا رنگتے ہیں ۔ ( ۳ ) ہتک : توہین ۔

**Black-wash : ( v )** ( ۱ ) کالا رنگ لگانا ۔ ( ۲ ) توہین کرنا ۔

**Black watch : ( n )** کالی پلٹن : بیالیسویں ہائی لینڈرس کی پلٹن ۔

**Black - water : ( n )** انسان اور مویشیوں کی ایک بیماری ۔

**Black wood : ( n )** درخت جس کی لکڑی کالے رنگ کی ہوتی ہے۔

**Blackball : (v)** ( ۱ ) کسی ادارے سے خارج کردینا مخالف رائے کے ذریعہ : خلاف ووٹ دینا۔ ( ۲ ) سماج سے خارج کردینا ۔ ( ۳ ) Black ball سے رنگنا ۔

**Blacken : ( v )** (۱) کالا ہونا : سیاہ ہونا ۔

(۲) ( مجازاً ) کسی کا نام بدنام کرنا : تاریک کرنا : سیاہ کرنا ۔

Blackener : ( n ) ( ۱ ) سیاہ کرنے والا : نام بدنام کرنے والا ۔ ( ۲ ) پختہ چمڑے پر سیاہ مرکب لگانے والا ۔

Blackening : ( n ) کھچلانا : تسوید ۔

Blackguard : ( n & a ) ( ۱ ) بدمعاش : پاجی : لچّا : فحش گو ۔ (۲) تاش کی ایک قسم ۔

Blackguard : (v) فحش گالیاں دینا : کسی کو فحش لفظ سے یاد کرنا یا پکارنا : شرارت آمیز طور پر کام کرنا ۔

Blackguardism : ( n ) بدمعاشی : پاجی پن : فحش گوئی ۔

Blackguardly : ( adv ) بدمعاشی سے : پاجی پن سے ۔

Blacking : ( n ) جوتوں کا سیاہ روغن : سیاہ کرنا : کاربنی سفوف ۔

Blackish : ( a ) سیاہی مائل ۔

Blackish blue : ( n ) ( کیمیا ) سیاہی مائل نیلا ۔

Blackish brown : ( n ) ( کیمیا ) سیاہی مائل بھورا ۔

Blackish green : ( n ) ( کیمیا ) سیاہی مائل ھرا ۔

Blackish pottery : ( n ) ( تاریخ و اثریات ) سیاہی مائل ظروف ۔

Blackish Jack : ( n ) ( ۱ ) دارو کپی ۔ ( ۲ ) شراب رکھنے کی چمڑے کی بوتل ۔ ( ۳ ) جستے کا سلفائیڈ یا اس کا مرکب ۔ (٤) ایک امریکی بلوط ۔ (٥) زرد رنگ کا بھونرا ۔ (٦ ) شمالی امریکہ کی بط کی ایک قسم ۔ ( ۷ ) مارنے کا ایک ھتھیار جس کے مارنے والے سرے پر چمڑے سے منڈھا ھوا سیسہ یا دوسری بھاری دھات ھوتی ھے اور دوسرے سرے پر تسمہ ھوتا ھے ۔ ( ۸ ) تاش کا ایک کھیل جسے " 21 " کہتے ھیں ۔

Blackly : ( adv ) وحشتناک طور پر : ناجائز طور پر ۔

Blackmail : (v) (۱) افشائے راز کی دھمکی دے کر روپیہ وصول کرنا ۔ ( ۲ ) دھمکی دے کر کسی کام کے لئے مجبور کرنا ۔

Blackmailer : ( n ) دھمکی دے کر کسی کام کے لئے مجبور کرنے والا : افشائے راز کی دھمکی دے کر روپئے وصول کرنے والا ۔

Blackness : ( n ) کالاپن : سیاھی ۔

Blacksmith : ( n ) ( ۱ ) لوھار : آھنگر : نعل بند ۔ ( ۲ ) ایک قسم کی مچھلی ۔

Blackwater fever : ( n ) ( ۱ ) افریقی بیماری جس میں پیشاب میں خون آتا ھے ۔ ( ۲ ) کالا زار : کالا بخار۔

Blacky : ( n ) حبشی ۔

Blacky : (a) سیاھی مائل ۔

Blacky white : ( n ) اینگلو انڈین ۔

Blad : ( n ) زوردار چانٹا : ضرب ۔

Blad : ( n ) ٹکڑا : حصہ ۔

Blad : (v) [? echoic] زوردارچانٹا لگانا : زور سے مارنا ۔

Bladder : ( n ) [ OE."bledre" ] ( ۱ ) پھکنا : مثانہ ۔ ( ۲ ) خالی پھولی ھوئی چیز ۔ ( ۳ ) باتونی : لفّاظ ۔ ( ٤ ) پودوں کا پھکنا۔ (٥ ) مصنوعی پھکنا ۔ (٦ ) کسی جانورکا مثانہ جو کسی خاص کام کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔ مثلاً ڈونگا میں یا مشکی باجے کا ایک حصہ ۔ (۷) بلبلہ : تھیلی : چھوٹا پھکنا ۔

Bladder : (v) پھکنے میں رکھنا ( مثلا سور کی چربی وغیرہ پھکنا میں ) ۔

Bladder fern : ( n ) فرن گھاس کی ایک قسم ۔

Bladder green : ( n ) ایک قسم کا سبز رنگ جو بک تھارن سے حاصل ھوتا ھے ۔

Bladder nose : ( n ) سیل مچھلی کی ایک جنس ۔

Bladder worm : ( n ) ( حیوانیات )دورہ٭ مثانہ : مثانہ دودہ ۔

Bladder wrack : ( n ) کھوکلی گھاس ۔

Bladderet : ( n ) چھوٹا پھکنا ' چھوٹا مثانہ : چھوٹی تھیلی ۔

Bladdery : ( n ) (۱) پھکنا نما ' مثانہ کی طرح ( پھولا ھوا مگر خالی ) ۔ ( ۲ ) پھکنا دار ۔

Blade : ( n ) [ OE."blaed " ] ( ۱ ) برگ : پتا : پتی : پتھا ۔ ( ۲ ) بالی آنے سے پہلے پورا پودا ۔ ( ۳ ) کف برگ ۔ ( ٤ ) بلے یا چپّو کی تھاپی ۔ ( ٥ ) چاقو : تلوار یا چھینی، کدال کا پھل ۔ ( ٦ ) تلوار ۔ ( ۷ ) مونڈھے کی چوڑی ھڈی ۔ ( ۸ ) خوش طبع : چھیڑ خوانی کرنے والا ' دل لگی باز ۔ ( ۹ ) چھت کی اصلی کڑی ۔ ( ۱۰ ) انسان : شمشیرزن : عورت ۔ ( ۱۱ ) پھل (لسانیات) ۔

Fishtailed blade : ( تاریخ ، اثریات ) مچھلی کی دم کی شکل کا پھل ۔

In the blade : بالی آنے سے پہلے ۔

Swallow - tailed blade : ( تاریخ و اثریات ) ابابیل کی دم کی شکل کا پھل ۔

Blade : ( v ) پتّا یا پتی توڑنا : تلوار چاقو وغیرہ میں پھل لگانا : بالی نکلنا ( پودے میں ) ۔

Blade - bone : ( n ) مونڈھے کی ھڈی ۔

Blade- fish : ( n ) ڈوری مچھلی : ایک قسم کی پتلی لمبی چوڑی مچھلی ۔

Blade of the tongue : ( لسانیات ) زبان کا پھل : جیبھ کا پھل ۔

Blade tools : ( n ) ( تاریخ ، اثریات ) پھل والے اوزار ۔

Bladed : ( a ) پھل دار : بلّم نوک : بالی پورے طورسے نھیں نکلی ھو : پھل نکالا ھوا : ( معدن ) وہ ساخت جس میں لمبے پتر ھوں ۔

Bladed - structure : ( n ) پھل دار ساخت ۔

Blady : ( a ) پھل کی ۔

Blae : ( a & n ) [ ON."bla" ] ( ۱ ) سیاھی مائل نیلا : سیسے کے رنگ کا : سلیٹی رنگ : نیلگوں سرمئی رنگ ۔ ( ۲ ) اجاڑ : ویران : پھیکا : تاریک ۔ ( ۳ ) ایک قسم کا نرم سلیٹ ۔

Blaeberry : ( n ) ایک قسم کی سخت چھال والی جھاڑی جو شمالی یورپ کے پہاڑوں میں‌ھوتی ھے ۔

Blague: (n)[Fr.] تعلی : خود ستائی : اپنی بڑائی : ریا کاری : ابلہ فریبی : دام تزویر: دھوکے کی ٹٹی : مکاری : ٹھگ بدّیا : لغو : مھمل -

Blague : (v) جھوٹ بولنا : فریب دینا -

Blain : (n) [ OE."blezen"] (۱) پھوڑا : پھنسی - (۲) وہ پھوڑاجوکسی چوپائےکی زبان کے آخرمیں حلقوم کے سامنے پیدا ھو جائے -

Blain : (v) پھوڑا : پھنسی ھو جانا -

Blake : (a)[OE. "blac" ] زرد : پیلا ۔

Blame : (v)[Gr."blasphemin"] قابل گرفت قراردینا : ملزم ٹھہرانا: الزام لگانا : خردہ گیری کرنا : عیب جوئی کرنا ۔

To blame : قابل الزام ھونا ' ملامت کا سزاوارھونا ۔

Blame : (n) الزام : ملامت : کسی کی غلطی کی ذمہ داری ۔

Blameable / Blamable : (a) قابل ملامت ۔

Blameably : (adv) الزام یا ملامت کے طور پر ۔

Blamer : (n) الزام لگانیوالا ۔

Blameful : (a) مذموم : مجرمانہ ۔

Blamefully : (adv ) مجرمانہ طریقےپر ۔

Blamefulness : (n) مذمومیت ۔

Blameless : (a) بےقصور : بےگناہ : پاک : معصوم ۔

Blamelessly : (adv) بےگناھی سے: معصومانہ ۔

Blamelessness : (n) معصومیت : بےگناھی ۔

Blameworthiness : (n) قابل مذمت ھونا۔

Blameworthy : (a) قابل الزام ھونا : قابل ملامت ۔

Blancard : (n) [ F."blanc"+ ARD] نارمنڈی(فرانس ) کا بنا ھوا کتان ۔

Blanch : (n)[See next] (معدنی) خام سیسہ جودوسری دھات سےملا ھو ۔

Blanch :(v)[F."blanchir"] رنگ دھو کر سفید کر دینا؛ چھیلنا : روشنی سے محروم کرنا (پودوں کو) ۔ اجالنا : پیلا پڑ جانا (خوف سردی وغیرہ سے) سفید کر دینا : کسی کوپسندیدہ دکھانا : جرم کو خفیف ثابت کرنا : درگذر کےقابل بتانا ۔

To blanch over : لیپ پوت کرنا ۔

Blanch : (v) مڑ جانا؛ پیچھے ھٹ جانا ۔

Blancher : (n) سفید کرنےوالا : چھیلنے والا ۔

Blancher : (n) پیچھے ھٹ جانیوالا ۔

Blanchimeter : (n) وہ آلہ جو کلورائڈ آف لائم کی سفید کرنے کی قوت کا اندازہ لگاتا ھے ۔

Blancmange : (n) [OF. "blancmanger"] سفید رب : جیلی جو جلاتین اوردودھ وغیرہ سے بناتے ھیں ۔

Bland:(n)[ON."blanda"] چھاچھ اور پانی سے بنا ھوا ایک شربت ۔

Bland : (a) [L."blandus"] (۱) خوش اخلاق ۔ (۲) ھلکا : نرم : خوش گوار ۔ (۳) بے روغن : بے مزہ ۔

Blandiloquence : (n) [L."blandi loquentia"] خوشامدانہ گفتگو : چکنی چپڑی باتیں ۔

Blandiloquent : (a) خوشامدانہ گفتگو کرنے والا ۔

Blandish : (v) [L."blandiri"] (۱) پھسلانا : خوشامد کرنا ۔ (۲) روغن قاز ملنا ۔ (۳) نازدکھانا؛ غمزے کرنا؛ نخرے کرنا ۔

Blandisher : (n) خوشامدی ۔

Blandishment : (n) نازوادا : غمزہ : نخرہ : خوشامد : بھلاوا؛ کشش : تطمیع ۔

Blandly : (adv ) خوش اخلاقی سے : نرمی سے ۔

Blandness : (n) نرمی : خوش اخلاقی ۔

Blank : (a) [F."blanc"] (۱) کورا : سفید : سادہ ۔ (۲) بےدستخطی ۔ (۳) خالی خولی : خالی خالی ۔ کورا : بےنتیجہ ۔ (٤)غیر مقفی ۔ بےقافیہ ۔ (٥) فراست محض ۔ (٦) خالی الذھن : ھکّا بکّا ۔ (۷) خالص : محض : مطلق ۔ معرًا ۔ صریح ۔ (۸) دشنام کےطور پر استعمال ھوتا ھے ۔

To look blank : خالی الذھن یا گھبرایا ھوا دکھائی دینا ۔

Blank : (n) (۱) سادہ کاغذ : کورا کاغذ ۔ خالی جگہ ۔ (۲) رقم ( دستخط وغیرہ کےلئے ) خالی جگہ ۔ (۳) خالی تکٹ (قرعہ اندازی) ۔ (٤) بے معنی چیز ۔ (٥) عبارت کے درمیان خالی جگہ ۔ (٦) ٹھپے سے پہلے سکے کا سادہ پتر ۔ (۷) زمانہ جس میں کوئی واقعہ نہ ھوا ھو ۔ (۸) پارلیامنٹ کے بل میں اٹالکس حروف ۔ (۹) تحریرکے وہ مقامات جہاں الفاظ یا حروف کی جگہ محض نقطے لگے ھوں ۔ (۱۰) شعر غیرمقفی ( مخصوص lambic غیر مقفی ) ۔ (۱۱) نشانے کے مرکز کا سفید داغ : نشانہ ۔ نشانے کا حلقہ یا فاصلہ ۔ (۱۲) کھیل کامھرہ جس کےایک طرف یا دونوں طرف نشانات نہ ھوں ۔ (۱۳) اناج کےایک دانے کا ۲۳،٤،۰۰ /۱ واں حصہ ۔

Blank : (v) (۱) ھکّا بکّا کردینا ۔ بد حواس ھو جانا ۔ (۲) ناکام کر دینا : ( منصوبوں کو ) خاک میں ملا دینا ۔ (۳)خالی کردینا : نظر سے اوجھل کردینا ۔ (٤) ایک لکیر کےذریعہ بتانا : عبارت میں نقطوں کے ذریعہ خالی جگہ چھوڑنا ۔

Blank acceptance of cheque : سادہ چک ۔

Blank bar : (n) مداخلت بےجا کے مقدمے میں وہ تحریری بیان جس کے ذریعہ مدعی کو اس جگہ کو بتانے کے لئے مجبورکیاجائے جہاں مداخلت ھوئی ۔

Blank bill : (n) (تجارت) کورا بل : سادہ بل ۔

Blank cartridge : (n) خالی کارتوس : بغیر گولی یا چھرے کا کارتوس ۔

Blank charter : (n) آزادئ عمل کا پروانہ : آزادئ عمل کا حق ۔

Blank cheque : (n) سادہ چیک ۔

Blank credits : (n) ساکھی قرضے ۔

Blank door : (n) نقلی دروازہ ۔

Blank endorsement : (n) کوری تصدیق ۔

Blank mortgage : (n) سادہ رھن ۔

Blank stock : (n) ( تجارت ) کورا اسٹاک ؛ سادہ اسٹاک ۔

Blank test : (n) عاری تشخیص ۔

Blank tire : (n) وہ ھال جس میں کور نہ ھو ۔

Blank tooling : (n) کتاب کی جلد پر سادہ نقش بنانا ( یعنی طلا کاری کے ) ۔

Blank window : (n) نقلی کھڑکی ۔

Blanket : (n)[OF."blankete"] (۱) کمبل ؛ پشمینے کی چادر ؛ غلاف ۔ (۲) (طباعت ) وہ اونی کپڑاجو Platten کے دباؤ کو کم یا مساوی کرے ۔ (۳) وھیل مچھلی کی چربی کی ایک تہ ۔

A wet blanket : رنگ میں بھنگ کرنے والا ۔

Born on the wrong side of a blanket : حرامی ؛ ولدالزنا ؛ ناجائز اولاد ۔

Blanket : (v) (۱) کمبل اوڑھنا ؛ چادر سے چھپا دینا ۔ (۲) کمبل میں ڈال کر اچھالنا ۔ (۳) دوسری کشتی کی ھوا روکنا ؛ حائل ھونا ۔ (٤) دبا دینا ( کسی معاملے کو ) ۔ (٥) ریڈیو کے رسیونگ سٹ کو غیر موثر کردینا (طاقت ور سگنل یا مداخلت سے ) ۔ (٦) آگ کو قابو میں لانا یا بجھا دینا ۔ (۷) خارج کردینا ۔

Blanket : (a) (۱) دوسری جماعت یا طبقہ کو شامل یا احاطہ کرنے والا ( فرداً فرداً علاحدہ کئے بغیر ) ؛ پوری جماعت پر حاوی ھونے والا ۔ (۲) کسی مقابلے میں تمام مقابلہ کرنےوالےایک دوسرے سے قریب تر ۔ (۳) ایک یا ایک سے زیادہ اخباری کاغذ اس طرح مڑے ھوئے کہ چار چار صفحے ھو جائیں ۔

Blanketed : (a) کمبل اوڑھایا ھوا ؛ چھپایا ھوا ؛ دبا دیاھوا ؛ خارج شدہ ۔

Blanket expense policy : (تجارت ) جامع خرچ پالیسی ۔

Blanket experiment : (n) کورا اختیار ۔

Blanket indorsement : (n) وہ بل جس میں اس شخص کا نام چھوڑ دیا جائے جس کے نام تصدیق ظھری کی جاتی ھے ۔

Blanket insurance : (n) (تجارت ) جامع المفاد بیمہ ۔

Blanket mortgage : (n) (تجارت ) ھمہ گیر رھن ۔

Blanket policy : (n) ( تجارت ) جامع پالیسی ۔

Blanket price : (n) ( تجارت ) ھمہ گیر قیمت ۔

Blanket rate : (n) ( تجارت ) ھمہ گیرشرح ؛ جامع شرح ۔

Blanket tariff supplement : ( تجارت ) جامع ٹیرف ضمیمہ ۔

Blanket way bill : ( تجارت ) جامع سفری فھرست ۔

Blanketing : (n) کمبل کا سامان ؛ کمبل کا مھیا کرنا ؛ کمبل میں اچھالنا ؛ کشتی کی ھوا کا روکنا ۔

Blankly : (adv) خالی الذھن ھو کر ؛ بالکل ؛ پورے طور پر۔

Blankness : (n) خالی ھونا ؛ خلا ؛ سادگی ؛ کوراپن ۔

Blanky : (a) مھمل یا بے وقوف ( آدمی ) ۔

Blare : (v)[E choic] زورسے چلانا ؛ ڈنکے کی چوٹ کہنا؛ بہ بانگ دہل کہنا؛ ترتری بجانا؛ بچھڑے کی طرح ڈکارنا ؛ تیزی سے چمکنا ۔

Blare : (n) بچوں کا رونا ؛ ترم کی آواز ؛ بچھڑے کی طرح ڈکار ؛ سنسنی خیزی ۔

Blare : (n) الکترہ اور بال کی ملائی ھوئی ایک لئی جو کشتی کے جوڑ پر مل دیتے ھیں ۔

Blarney : (n) [ f. "Blarney," a village near Cork] لّلو پتّو ؛ خوشامد ؛ چاپلوسی ۔

Blarney : (v) لّلو پتّو کرنا ؛ پھسلانا ؛ بہلانا ۔

Blase : (a) [Fr.] جی بھرا ؛ اکتایا ھوا ؛ سیر ؛ ( زندگی سے ) بیزار ۔

Blaspheme : (n) [Gr. "blasphemeen"] (۱) بے ادبی کے کلمات کہنا ؛ کفر بکنا ۔ (۲) بے حرمتی کرنا ؛ دشنام دینا ۔

Blasphemer : (n) دشنام طراز ؛ کفر بکنے والا ؛ بے ادب ۔

Blasphemous : (a) بے ادبانہ : کفر آمیز ( کلمے ) ۔

Blasphemously : (adv) کافرانہ طور پر : بے حرمتی کے طورپر : بےادبانہ طور پر ۔

Blasphemousness : (n) بے ادبی : کفرکلامی : فحش کلامی ۔

Blasphemy : (n)[Gr."blasphemos"] کفر (کے کلمے ) : بےاحترامی : بے حرمتی ۔

Blast : (n) [OE. "blaest"] (۱) جھونکا ۔ (۲) تری یا ترم کی آواز : جھکڑ ۔ (۳) زور کا جھونکا : (بھٹی میں ) ہوا کا مصنوعی جھونکا : بارود کی مقدار جو ایک بار سرنگ اڑانے میں استعمال ہوتی ہے ۔ (٤) کسی وبا کا اچانک حملہ (جس کےمتعلق یہ عقیدہ تھا کہ شیطانی قوت کی سانس سے پیدا ہوتی ہے) : کوئی اچانک مہلک تاثیر ۔ (۵) لعنت : انفجار : دھماکہ ۔ (٦) بھیڑیوں کا ایک ریاحی مرض ۔ (۷) پودوں کی بیماری : وہ کیڑا جو اس بیماری کا سبب ہوتا ہے ۔ (۸) (تمباکو کا ) دھواں ۔

Air blast : (کیمیا ) ہوائی جھکڑ : ہوائی جھونکا ۔

At blast : کام میں لگا ہوا ۔

In blast : چالو ( بھٹی ) ۔

In full blast : پورے طورپر کام میں لگا ہوا ۔

Out of blast : بند یا ٹھنڈی بھٹی ۔

Blast : (v) (۱) بارود سےاڑانا : سکھا دینا : جھلس دینا ۔ (۲) بٹا لگانا ( نام یا شہرت وغیرہ کو ) : خاک میں ملا دینا ( امید وغیرہ ) ۔ (۳) خدا کی مارہونا ۔ (٤) تری یا ترم بجانا ۔ (۵) مرجھا دینا ۔ (٦) پھلا دینا ۔ (۷) بندوق چھوڑنا ۔ (۸) ( کیمیا ) جھونکا اڑانا ۔

Blast : (نباتیات ) غنچہ : (حیاتیات) جنینی/ لا حقہ کے طور پر ۔

Blast fan : (n) وہ پنکھا جو ہوا کا جھونکا پیدا کرنے کے لئےہو ۔

Blast furnace : (n): لوھا پگھلانے کی بھٹی : تند ہوائی بھٹی: انجن بھٹی : (کیمیا ) جھکڑ بھٹی ۔

Blast furnace gas : جھکڑ بھٹی گیس ۔

Blast hearth : (n) بھٹی جو خام سیسےکو پگھلائے ۔

Blast hole : (n) وہ سوراخ جس سے پانی پمپ میں داخل ہوتا ہے ۔

Blast lamp : (n) جھکڑ لیمپ ۔

Blast pipe : (n) بھانپ نلی ۔

Blast roasting : (n) جھکڑی بھاؤ ۔

Blasted : (a) بے برگ : مجروح و شکستہ : مرجھایا ہوا ، پژمردہ ، لعنتی : نفرت انگیز : ملعون : محکوم ۔

Blastema ( Pl. Blastemata ) : [ Gr. "blaste"," blasta-"] (۱) وہ ابتدائی مادہ جس سے کوئی حصہ بڑھتا ہے ۔ (۲) کسی پودے کا وہ حصہ جہاں سے غنچہ پیدا ہوتا ہے یا انکھوا پھوٹتا ہے ۔ (۳) کسی پودے یا جانور کی ابتدائی شکل دینے والا مادہ : مانع حیات ۔

Blastemal / Blastematic : (a) (۱) اس ابتدائی مادے سےمتعلق جس سےکوئی حصہ بڑھتاہے ۔ (۲) پودے کے اس حصے کے متعلق جہاں سے غنچہ پیدا ہوتا ہے ۔ (۳) ابتدائی شکل دینے والے مادے سےمتعلق مانع حیات سے متعلق ۔

Blaster : (n) مرجھا دینےوالا : بارود سےاڑانے والا ۔

Blastide : (n) [ Gr. "blastos"+"idos"] منقسم حاملہ بیضے کے ہر حصے کی خالی جگہ جو ایک مرکز کے ظاہرھونے سے وجود میں آتی ہے ۔

Blasting : (n) مرجھانا : چٹانوں کو بارود سےاڑا کر ٹکڑے ٹکڑے کر دینا : مرجھاھٹ ۔

Blasting gelatine : (n) بھک سریش ۔

Blastment : (n) مرجھانا : چٹانوں کو بارود سےاڑا کر ٹکڑے ٹکڑے کر دینا : مرجھاھٹ ۔

Blasto -:[Gr."blasto-"] ( حیاتیات ) جنینی : جزوترکیبی : (نباتیات ) غنچہ ۔

Blastocele : (n) جنین کی جگہ ۔

Blastocheme : (n) وہ میڈوسا ( جیلی مچھلی ) جس کا جسم پھیلنے والی نالیوں میں بڑھتا ہے ۔

Blastochyle :(n) پودوں کے جنینی کیسے کا لیس دار سیال ۔

Blastocoele : (n) وہ مرکزی جوف جو بیضے میں اس کے شگاف پڑنے پر وجود میں آتا ہے ' مخصوص قشو : ابج قصر ( حیوانیات ) ۔

Blastocolla : (n) وہ گوند سا مادہ جو بعض غنچوں پر لپٹا رہتا ہے ۔

Blastocyst : (n) مثانہ ۔

Blastocystinx : (n) جنین کی جھلّی جو رحم کو تین حصوں پر تقسیم کرتی ہے ' پردہء جنین ۔

Blastoderm : (n)[Gr."BLASTO"- +Gr. "derma "] جنین کی جھلّی جو رحم کو تین حصوں پر تقسیم کرتی ہے ۔

Blastodermatic : (n) پردہء جنین سے متعلق ۔

Blastodermic : (a) پردہء جنین سے متعلق ۔

Blastodisc : (n) چڑیوں کے بیضوں کا تولیدی گول حصہ ۔

Blastogony : (n) اشخاص کے تولیدی مادے کی تاریخ کے متعلق ایک اصطلاح ۔

Blastography : (n) پودوں کے غنچوں کا سائنسی بیان ۔

Blastomere : (n) ابج پارے : نہوض پارے (حیوانیات ) ۔

Blastophor : (n)[Gr. "BLASTO"+"phoros"] منی دان کا وہ حصہ جو نر کے بار ور جرثومہ کو منتقل کرنے کے لئے باقی رہ جاتا ہے ۔

Blastophoral : (n) منی دان کے مخصوص حصے سے متعلق ۔

Blastophore : (n) ( رچارڈ کی اصطلاح ) جنین کا وہ حصہ جس کے ساتھ ایک بڑا بیخچہ رہتا ہے جو غنچہ پیدا کرتا ہے ۔

Blastophyly : (n) [BLASTO+ Gr."phyle"] (ہیکل کی اصطلاح ) اشخاص کی قبائلی تاریخ ۔

Blastopore : (n) وہ سوراخ جو کسی نطفہ کو غلاف دار بنانے میں پیدا ہوتا ہے : نہوض روزن ( حیوانیات ) ۔

Blastosphere : (n) حاملہ بیضہ : بار ور بیضہ ۔

Blastostroma : (n) [BLASTO+Gr."stromo"] حلقہء تولیدی ۔

Blastostyle : (n) وہ ڈنٹھل جس پر آبی جانوروں کے زوج ستون بڑھتے ہیں ۔

Blastule : (n)[dim. of (on. L. type)] ایک چھوٹا جرثومہ : نہوضیہ ( حیوانیات ) ۔

Blasty : (a) ہوا کے جھونکے والا ۔

Blasty : (n) روئیدگی کا طریقہ اور کیفیت ۔

Blat : (v) [echoic ] بچھڑے یا بھیڑ کی طرح ڈکارنا یا ممیانا : بے معنی شور کرنا : بلند آواز سے اور بے وقوفی سے بولنا ۔

Blat : (n) بچھڑا یا بھیڑ کی طرح بولی : بے معنی شور: بلند آواز سے اور بے وقوفی کی بات ۔

Blatancy : (n) غل غپاڑا : بکواس : ادّھم ۔

Blatant : (a)[Perh. f. L."blatire"] غل غپاڑا کرنےوالا : ادّھم مچانے والا : بلند آواز والا ۔

Blatantly : (adv) شوریدگی سے : وحشیانہ طور پر ۔

Blate : (a & n) [OE."blat"] بےشعور : شرمیلا : پس ماندہ : منھ چور : بزدل ۔

Blateration / Blatt - : (n) [late.L."blaterationem"] بک بک : بکواس ۔

Blather : (n)[On."blad ra"] فضول بکنا : لا یعنی گفتگو : بکواس ۔

Blatherskite : (n) بکّی : بکواسی ۔

Blatta : (n) [L.] تیل چٹا : اسرول : ارغوانی : ارغوانی ریشمی ۔

Blatter : (v)[L."blaterare"] بہت بولنا : بکواس : پٹر پٹر بولنا ۔

Blatter : (n) بکواس ۔

Blatterer : (n) بکواسی : بکّی ۔

Blauwbok : (n)[DU."blaauwbok"] ایک بڑا بارہ سنگھا جس کے بال نیلے ہوتے ہیں ۔

Blay / Bley : (n) [OE." blaeze"] ایک قسم کی مچھلی ۔

Blaze : (n) [ OE."blase", "blaese"] (۱) لپٹ : لوکا : شعلہ : روشنی : لپک ۔ (۲) دوزخ ۔ (۳) جوش : اشتعال ۔ (٤) بھڑک اٹھنا

جذبات کا : رنگ کی دمک : بھڑک :
آب و تاب : کامل روشنی ۔
(۵) آگ : جاذب نظر نمائش : هیجان ۔

In a blaze : شعلوں میں ۔

Like blaze : غضبناک هو کر ۔

The blaze : آتش جهنم ۔

To the blaze : جاؤ جهنم میں ۔

Blaze : (n) [ON."blesi"] (۱) گھوڑے کے چہرے پر کا سفید داغ ۔
(۲) درخت کی چھال پر بنایا سفید نشان ۔
(۳) وہ راستہ جو ایسےنشان سے بنایا گیا هو ۔
(٤) ستارہ ۔ (۵) سیاہ بال میں سفید کی تحریر ۔

Blaze : (v) روشن کرنا ' بھڑکنا : لهکنا : جگمگانا :
چمکنا ' نمایاں هونا ۔

To blaze away : (بندوق سے) گولیوں
کی باڑھ مارنا ' جوش سے کام کرنا ۔

To blaze up : آگ کی طرح چمک اٹھنا ۔

Blaze : (v) [ON."blase"] درختوں پر نشان لگانا '
داغ لگانا : مشهور کرنا : ڈھنڈورا پیٹنا :
پھیلانا : اشاعت کرنا : کسی سرگرمی یا
فعالیت کی رهنمائی کرنا یا ابتدا کرنا ۔

Blazed : (a) ( چہرہ ) رونق دار : تاباں ۔

Blazer : (n) (۱) روشن هونے والا ۔
(۲) اونی کوٹ جو اسپورٹ کے موقع پر
پہنتے هیں اور جس پر نشان هوتا هے ۔
(۳) درخت کاٹنے کے لئے درخت پر نشان
بنانیوالا ۔ (٤) ڈھنڈورا پیٹنے والا : خبریں
پھیلانے والا ۔ (۵) کذب و افترا : سفید جھوٹ ۔

Blazing : (a) تیز بو ۔

Blazing indiscretion : (n) کھلی بے شعوری ۔

Blazing scent : (n) ( شکاری ) تیز بو ۔

Blazing star : (n) مرکز توجه : امریکه کے بعض درختوں
کے نام ۔

Blazingly : (adv) بھڑک کر : چمک کر : لهک کر ۔

Blazon : (n) [F."blason"] (۱) مارکه جوجھنڈوں پر هوتا هے ۔
(۲) مارکه کی حقیقت ( اصطلاحات میں ) ۔
(۳) کسی چیز کا بیان آب و تاب کے ساتھ ۔
(٤) اعلان ' اشاعت ' اظهار ' انتشار ' اشتهار ۔
(۵) تزئینات ظاهری ۔

Blazon : (v) (۱) مارکه بنانا : آب وتاب پیدا کرنا '
رونق دینا ۔ (۲) موزوں الفاظ میں ادا کرنا '
اعلان کرنا ۔ (۳) نقیبانه طورسے بیان کرنا :
فن کارانه طور پر رنگوں میں ظاهر کرنا ۔
(٤) فخریه انداز میں اعلان کرنا : اشتهار
دینا : ڈھنڈورا پیٹنا ۔

Blazoned : (a) نقیبانه انداز میں ظاهر کیا هوا ' مشتهر :
ڈھنڈورا پیٹا هوا ۔

Blazoner : (n) نقیب ' تعریفی الفاظ میں یاد داشت پیش
کرنے والا : اشتهار دینے والا ۔

Blazonment : (n) اشتهار ' اعلان : آب وتاب ۔

Blazonry : (n) خاندانی یا ذاتی مارکے :
خاندانی مارکوں کو بیان کرنےکا فن : نقیبانه
پیرایهٔ بیان : شوخ رنگوں کی فن کارانه نمائش ۔

-- ble : لاحقه : جزوترکیبی بمعنی قابل : لائق : واجب ۔

Bleach : (n) [OE.] سفید کرنے کا عمل : ایک کیمیاوی
مرکب جو سفید کرنے میں استعمال
هوتا هے : ( کیمیا ) رنگ اڑانے والا ۔

Bleach : (v) [OE."blaec (e)an"] دھوپ میں رکھکر یا
کیمیاوی طریقے سے سفید کرنا : سفید
یا بے رنگ هو جانا : رنگ دھو کر سفید
کرنا : پاک صاف کرنا ' زرد پڑ جانا ۔

Bleach index : (n) ( کیمیا ) رنگ اڑان اشاریه / انڈکس ۔

Bleach liquor : (n) ( کیمیا ) رنگ اڑان رقیق / لیکر ۔

Bleach spot : (n) ( کیمیا ) دھبه ( رنگ اڑانے سے ) ۔

Bleachability : (n) ( کیمیا ) رنگ اڑانے کی صلاحیت ۔

Bleachable : (a) ( کیمیا ) رنگ اڑانے لائق ۔

Bleacher : (n) سفید کرنے والا : سفید کرنے میں
استعمال هونے والا ۔

Bleachery : (n) وہ جگه جہاں سفید کرنے کا کام هوتا هے ۔

Bleaching : (n) سفیدکاری ؛ سفید گری ؛ ( کیمیا ) رنگ اڑانا ؛ رنگ کٹائی ۔

Bleaching clay : (n) (کیمیا ) رنگ اڑان مٹی ۔

Bleaching powder : (n) رنگ دور کرنے کا سفوف ؛ رنگ اڑان سفوف ؛ ( کیمیا ) رنگ کٹ سفوف ؛ سفید کار سفوف ۔

Bleaching process : (n) رنگ کٹ قاعدہ ؛ رنگ کٹ عمل ۔

Bleak : (n) [ON. "bleikja"] ایک سمندری مچھلی ۔

Bleak : (a) (۱) بے رنگ ؛ پیلا ۔ (۲) بارد ؛ سرد ۔ (۳) بے گیاہ ؛ کھلا ہوا ( میدان وغیرہ) ؛ لق ودق (میدان) ۔ (٤) اجاڑ ؛ ویران ؛ اداس ( میدان جس میں تیز ہوا بھاگتی چلتی ہو ) ۔

Bleakish : (a) اجاڑ ؛ ویران ؛ سرد ۔

Bleakly : (adv) بے رنگ طریقے پر ۔

Bleakness : (n) بے رنگی ؛ بے رونقی ؛ ویران ؛ پیلا پن ۔

Bleaky : (a) سرد ؛ اجاڑ ؛ بے گیاہ ۔

Blear : (a) [ ME."blere"] دھندلا ؛ چندھیائی ہوئی ( آنسو یا پانی کے ساتھ ) ؛ چندھا؛ آشوب چشم ۔

Blear : (v) آشوب چشم ہونا ؛ آنکھ آجانا ؛ چندھیانا دھندلا کرنا ؛ تاریک کرنا ؛ نظر کو دھندلانا ۔

To blear the eyes : دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ آنکھ میں دھول جھونکنا ۔

Blear - eyed : (a) چندھا ؛ ناعاقبت اندیش ؛ کم بیں ؛ ( طب ) تار چشم ۔

Blear witted : (a) کم عقل ۔

Blearedness : (n) فریب کاری ؛ دھوکا بازی ؛ کم بینی ۔

Blearing : (n) چندھا بنا دینا ۔ چندھیا دینا ؛ نالیاں پڑ کر موم کا بہ جانا ( موم بتی میں ) ۔

Blearness : (n) چندھا پن ۔

Bleary : (a) چندھا ؛ کم بیں ۔

Bleat : (v) [ OE. "blaetan"] (۱) ممیانا ؛ میں میں کرنا ؛ بھیں بھیں کرنا ۔ (۲) حماقت کی باتیں کرنا ۔

Bleat : (n) بھیڑ ، بکری کی بولی ؛ میں میں ؛ بھیں بھیں ؛ اس قسم کی کوئی آواز ؛ احمقانہ باتیں ۔

Bleater : (n) حماقت کی باتیں کرنے والا ؛ ممیانے والا ۔

Bleb : (n) [perh. alter. of "blob"] چھالا ؛ آبلہ ؛ بلبلہ ؛ پھپھولا ۔

Bleb : (v) چھالا پڑنا ؛ آبلہ پڑنا ؛ بلبلہ بننا ۔

Blebby : (a) آبلہ دار ؛ بلبلہ دار ۔

Bleed : (v) [ OE. "bledan"] (۱) لہو لینا ؛ نشتر مارنا ؛ فصد کھولنا ۔ (۲) جان دے دینا ۔ (۳) زخم کھانا ۔ (٤) خون بہنے سے مرجانا ۔ (٥) پودوں سے دودھ یا عرق نکالنا ۔ (٦) فضول خرچی کرنا ؛ اسراف کرنا ؛ منڈھنا ؛ منڈنا ؛ مونڈنا ؛ کھکھا کردینا ؛ سخت قلق ہونا ؛ دل خون ہونا ؛ خون بہنا ؛ خون بہانا؛ قطرہ قطرہ خون نکلنا ؛ خون کا رسنا ؛ جبراً ( روپیہ ) وصول کرنا۔

To bleed well : (غلہ ) خوب پیدا ہونا ۔

Bleeder : (a & n) (۱) خون نکالنے والا ؛ فصّاد ؛ رگ زن ؛ خون بہنے کی بیماری کا مریض ؛ مفت خورہ ۔ (۲) ( جرّاحی ) نزیفی ۔ (۳) طفیلی ؛ بد معاش یا کمینہ ( عامیانہ ) ۔

Bleeding : (a & n) (۱) خون آلود ؛ انتہائی غم و صدمہ ؛ جنگ سے تباہ و برباد ۔ (۲) نزف ؛ جریان ؛ فصد ۔

Bleeding heart : (n) ایک پودا جس میں نارنگی جیسے خوشبودار پھول نکلتے ہیں ؛ دل کی شکل کا پھول ۔

Bleeding root : (n) ایک پودا ۔

Bleeding time : (n) عرصہء نزف ۔

Blemish : (v)[OF."blemiss-","blemir"] دھبہ لگانا ؛ داغ دینا ؛ بد شکل کرنا ؛ بگاڑنا ؛ ( اخلاق ) بگاڑنا ؛ تکمیل کو ناقص کر دینا ۔

Blemish : (n) (۱) عیب ؛ دھبہ ؛ داغ ۔
(۲) عیب ؛ اخلاقی یا جسمانی نقص ؛ بدنامی ؛ کلنک کا ٹیکہ ۔

Blemisher : (n) داغ لگانے والا ؛ اخلاق بگاڑنے والا ۔

Blemishless : (n) بے عیب ؛ بے نقص ؛ بے داغ ۔

Blemishment : (n) عیب ؛ داغ ؛ نقص ؛ بگاڑ ۔

Blemmatrope : (n) [Gr."blemma+trope"] ایک آلہ جس سے آنکھ کے مختلف مقامات کو دکھا تے ھیں ۔

Blemmyes : (n) [Gr.] (تاریخ) افریقہ کی ایک خیالی ذات جس کا ذکر رومن مصنفوں نے کیا ۔

Blench : (v) [OE."blencan"] (۱) جھجھکنا ؛ سہم جانا ؛ چونکنا ؛ بھڑکنا ؛ بدکنا ۔
(۲) جان بوجھ کر انجان بننا ؛ تجاھل عارفانہ کرنا ۔ (۳) کسی شے یا شخص کی طرف سے آنکھیں بند کرلینا۔ (٤) آنکھیں چار نہ کرنا ؛ جی بھر کے نہ دیکھنا ۔

Blencher : (n) سہم جانے والا ؛ جھجھکنے والا ؛ ڈرانے والا ؛ ڈراؤنا ؛ کوّں کو کھیتوں سے بھگانے کےلئے ڈراؤنی شکل کا پتلا ۔

Blend : (v) [ON. "blanda"] (۱) امتزاج کرنا ؛ گھل مل جانا ۔
(۲) مرکب کرنا ؛ ترکیب دینا ۔
(۳) ایک ھو جانا ؛ ایک جان ھو جانا ؛ مخلوط کرنا ۔ (٤) (دورنگوں کا) ایک دوسرے میں بتدریج کھپ جانا ۔ (٥) فر کے کوٹ کے رووں کے سروں کو کالا رنگ دینا ؛ (کیمیا) ملانا ۔

Blend : (n) (۱) مخلوط کی ھوئی چائے ، شراب وغیرہ ۔
(۲) ترکیب ؛ امتزاج ؛ ایک رنگ یا موسیقی کے سر کا دوسرے میں مل جانا ۔
(۳) وہ لفظ جو دو لفظوں کے حصوں سے مل کر بنا ھو یا ایک لفظ پورا اور دوسرے کے ایک حصہ سے مل کر بنا ھو یا دو پورے پورے لفظوں کا مرکب ھو ؛ (لسانیات) آمیزش ؛ آمیختہ ۔

Blende : (n) [Ger."blende"] (سلفائڈ آف زنک) جست کا ایک مرکب ؛ امتزاج ؛ امتزاج جست ۔

Blender : (n) مخلوط کرنے والا ؛ آمیزش کرنےوالا ۔

Blending : (n) مرکب ؛ مخلوط ؛ ممزوج ؛ آمیزش ؛ (لسانیات) ملانا ؛ (کیمیا) ملونی ، مخلوطہ ۔

Blending character : (n) (کیمیا) ملنے کی خصلت ۔

Blendous : (a) جست کے مرکب سے متعلق ۔

Blendy : (a) جست کے مرکب سے متعلق ۔

Blenheim : (n) (ایک نوع) بلنھم کا کتّا ؛ اسپینیل کتے کی ایک قسم ۔

Blenheim orange : (n) ایک قسم کا سنہرے رنگ کا سیب ۔

Blennioid : (a & n) ایک خاردار پر والی مچھلی کی طرح ایک طرح کی مچھلی ۔

Blenno-/ Blenn- : [Gr."blennos","blenna"] مرضیاتی الفاظ کے سابقے جو لعاب یا اس کے معنی دیتے ھیں ۔

Blennogenic / Blennogenous : (a) لعاب پیدا کرنے والا ؛ لعاب آفریں ؛ (طب) مخاط زا ۔

Blennoid : (a) لعاب کی طرح کا ؛ (طب) مخاط سا ۔

Blennorrhagia : (n) لعاب کا اخراج ؛ اخراج لعاب ؛ (طب) سوزاک ؛ مخاطی اخراج ۔

Blennorrhagic / Blennorrhoic : (a) اخراج لعاب سے متعلق ۔

Blennorrhoea : (a) لعاب کا اخراج ؛ اخراج لعاب ؛ (طب) سوزاک ؛ جریان مخاط ۔

Blennuria : (n) مخاط بولی ۔

Blenny : (n) [Gr. "blennos"] ایک قسم کی خاردار پر والی مچھلی ۔

Blent : (n) مخلوط ؛ ممزوج ؛ مرکب ۔

Blepharal : (a) (تشریح) جفنی ۔

Blepharism : (n) (طب) شنج اجفان ۔

Blepharitis : (n) سلاق ؛ ورم جفن ؛ (طب) ورم اجفان ۔

Blepharo : [Gr." blepharon"] مرضیاتی الفاظ کے سابقے جو پپوٹے یعنی جفن کے معنی دیتے ھیں ۔

Blepharophimosis : (a) (طب) ضیق العین ۔

Blepharoplastic : (a) جفن کے کسی نقص کو دور کرنے کے عمل سے متعلق ۔

Blepharoplasty : (n) جفن کے کسی نقص کو دور کرنے کا عمل ۔

Blepharospasm : (n) پپوٹوں کا تشنج ۔

Blepharostat : (n) وہ آلہ جس سے آپریشن کے وقت پپوٹوں کو تھامے رکھتے ہیں ۔

Bles - bok : (n) [ Du."bles + bok "] جنوبی افریقہ کا بارہ سنگھا ۔

Bless : (v) [ OE. "bloedsian "] (۱) مقدس بنانا : پوتر کرنا : پاک کرنا : نیاز دینا ۔ (۲) حمد و ثنا کرنا ۔ (۳) کسی سے خوش طالعی کو منسوب کرنا ۔ (٤) برکت کی دعا پڑھنا ۔ (٥) دعا دینا : سعادت بخشنا : عطا کیا جانا : نزول برکت ہونا : عطا کرنا ۔ (٦) صلیب کا نشان بنانا ۔ (۷) سرور و شادماں بنانا ۔ (۸) ( طنزاً ) لعنت بھیجنا ' بد دعا کرنا ۔ (۹) حفاظت کرنا : پناہ دینا ۔

God bless me / bless me / bless you : بارك اللہ : خدا برکت دے ۔

I am blessed : خدا سمجھے ۔

Not a penny to bless oneself with : ایک پینی بھی نہیں کہ برکت ہو ( چونکہ پہلے پینی پر صلیب کانشان بنا ہوتا تھا ) ۔

To bless food : کھانا مبارک ہو : کھانے پر خدا کی برکت مانگنا ۔

To bless oneself : خدا سمجھے کہنا ۔

Blessed / Blesst : (a) (۱) محترم : مبارک : مقدس : متبرک ۔ (۲) خوش نصیب ۔ (۳) مرحوم ( خاص کر The blessed کے معنی ) ۔ (٤) جنہیں ولی کا مرتبہ حاصل ہو گیا ہو : خوش گوار : خوش آئند : صحت بخش : بودے : ملعون : بد بخت ۔

Blessed event : (n) بچے کی ولادت : مبارک واقعہ ۔

Blessed ignorance : (n) مبارک جہالت ۔

Blessed with : ( طنزاً ) شاد کام ۔

Blessedly : (adv) از روئے سعادت : مقدس طریقے پر : متبرک انداز میں ۔

Blessedness : (n) مبارک : با برکت ہونا : سعادت ۔

Single blessedness : ( مزاحاً ) تجرد ۔

Blesser : (n) برکت مانگنے والا : دعا کرنے والا ۔

Blessing : (n) برکت : بخشش : رحمت : فضل : فیض : خدا داد نعمت : تبریك : دعائے برکت : آغاز وطعام کی دعا : احسان مندانہ پرستش ۔

Blessing in disguise : زحمت کے بھیس میں رحمت ۔

Blet : (v) [Fr. "blettir"] مزے سے ( مثل زیادہ پکے ہوئے ناشپاتی کے ) اتر جانا ۔

Blether / Blather : (v) [ON.] لا یعنی گفتگو کرنا : فضول بکنا : بك بك کرنا ۔

Blether / Blather : (n) مہمل گفتگو : فضول بکواس ۔

Bletherskate / Blatherskite : (n) بکواسی : بکّی ۔

Bletonism : (n) احساس کے ذریعہ زمین دوز چشموں اور جھرنوں کو دریافت کرنے کی فرضی صلاحیت ۔

Blewits : (n) کوکومتی ( کھمبی ) کی ایک قسم جو کھائی جا سکتی ہے : ( نباتیات ) ( نیلگوں ) کھمبی ۔

Blick : (n)[Ger."blick"] وہ چمك یا قزح رنگی جو چاندی یا سونے کو تپانے یا جلا کرنے میں ظاہر ہوتی ہے ۔

Blight : (n) پالے یا لو کا اثر ( نباتیات پر ) : ( درختوں میں ) کیڑا لگ جانا : رنگ ماری : ( حیوانیات ) روکھ جون : قملہ : ( نباتیات ) پت روگ پھوٹنی : امیدوں یا مستقبل پر پانی پھیر دینے والی چیز : آشوب چشم ( آسٹریلوی ) : (طب) یرقان ۔

Blight : (v) (۱) مخرب اثر ڈالنا ۔ (۲) مرجھا دینا : جھلسا دینا : ٹھٹھرا دینا : ابھرنے نہ دینا ۔ (۳) اپجنے نہ دینا : آغاز ھی میں برباد کر دینا ۔

Blight of the eye : ( طب ) آشوب چشم ۔

Blighted : (n) ( درختوں میں ) کیڑا لگا ہوا ؛ لعنتی ؛ بدبخت ۔

Blighted area : (n) ( تجارت ) گندی بستی ؛ گندہ علاقہ ۔

Blighter : (n) مرجھا دینے والا ؛ جھلسا دینے والا ؛ ناکارہ اور قابل نفرت شخص ۔

Blighting : (n) جھلسا دینا ؛ مرجھا دینا ۔

Blightingly : (adv) مرجھا دینے کے انداز میں ؛ ٹھٹھرا دینےکے طور پر ۔

Blighty : (n) ( فوجی عامیانہ ) پردیس میں ملازمت کے بعد ولایت جانا ' وطن انگلستان ؛ وہ زخم جس کی وجہ سے وطن جانے کی رخصت حاصل ہو جائے ۔

Blimey : (n) ( عامیانہ ) کم بخت ؛ مردود ۔

Blimp :(n)[perh.f.(type)"B+limp"] فربہ آدمی ؛ چھوٹا ہوائی جہاز جو آب دوزوں کے تعاقب میں ہوتا ہے ؛ راسخ العقیدہ ؛ انتہائی قدامت پسند قومیت کا حامی ۔

Blind : (a)[OE."blind"] (۱) اندھا ؛ نابینا ' کور ؛ اعمی ۔ (۲) ناعاقبت اندیش ' نا سمجھ ؛ بے شعور ' جاہل ۔ (۳) بے بصیرت ۔ (٤) بے باک ۔ (۵) اندھا دھند ؛ بے مقصد بے حسی ۔ (٦) کم ۔ (۷) پوشیدہ ۔ (۸) اندھی بند ( گلی ) ؛ ( عمارت ) بند ؛ جھلملی ۔ (۹) ( عامیانہ) بدمست ۔ (۱۰) ایک قوت جس میں رہنمائی کرنے یا قابو میں رکھنے کا احساس نہ ہو ۔ (۱۱) دھندلا ؛ غیر واضح ۔ (۱۲) وہ خط جس کا پتہ واضح یا مکمل نہ ہو ۔ (۱۳) نظرسے اوجھل ؛ جس کا پتہ لگانا مشکل ہو ؛ جس میں روشنی آنے جانے یا کھلنے کا راستہ نہ ہو ۔ (۱٤) وہ پودے جن میں کلی یا انکھوے نہ ہوں یا جن کے ڈنٹھل کے آخر میں پھول نہ ہو ۔ (۱۵) وہ چیز جس میں ترقی کی گنجائش نہ ہو ۔

Blind : (v) (۱) اندھا کردنیا ؛ دھوکا دینا ؛ چھپا دینا ۔ (۲) خیرہ کردینا ؛ روشنی ماند کردینا ؛ چیزوں کو روشنی سے محروم کردینا ۔ (۳) پٹیاں مہیا کرنا ؛ اندھا ہو جانا ؛ اندھا ہونا ۔ (٤) کسی نئی پتھر بچھی ہوئی سڑک کو ریت یا سنگ ریزوں سے ڈھک دینا ۔ (۵) کتاب کی جلد پر ٹھپا لگانا بغیر طلا کاری کے ۔

Blind : (n) جھلملی ؛ آڑ ' دھوکے کی ٹٹی ' شکار کی ٹٹی ' نظر روک ؛ حد نگاہ ' اندھیاری ؛ پٹی ' حیلہ ؛ بہانہ ' گھات ؛ بیوہ ؛ ( عامیانہ ) میخواری کا شغل شورو غل کے سا تھ ۔

Venetian blind : جھلملیا ں ۔

Blind - age : (n) آڑ ' محاصرے میں فوج کی آڑ ۔

Blind alley : (n) اندھی بند گلی جو صرف ایک طرف کھلتی ہو ؛ بند گلی ۔

Blind alley position : =( dead end ) ( تجارت ) بند راستہ ' بے ترقی کا عہدہ ' اندھی گلی ۔

Blind arch : ( تعمیرات ) زیبائشی محراب ۔

Blind area : (n) کسی مکان کی دیوار کے باہر کا حصہ جو تھوڑا یا بالکل چھپایا ہوا ہو ۔

Blind axle: (n) وہ دھرا جو گاڑی کے چلنے میں مددگار نہ ہو ۔

Blind beetle : (n) بھونرا جو رات کو آدمی پر گرتا ہے ؛ چاول کا ایک کیڑا ۔

Blind blocking : (n) کتابوں‌کی جلدوں پر وہ گرم ٹھپا جس میں طلا کاری نہ ہو ۔

Blind coal : (n) سلگنے والا کوئلہ جس میں آنچ نہ ہو ؛ ( معدنیات ) بے شعلہ کوئلہ ۔

Blind craving : (n) ( نفسیات ) ہو کا ۔

Blind door : (n) ( اینٹ گارے سے ) چنا ہوا دروازہ ۔

Blind fish : (n) ایک قسم کی مچھلی جس کی آنکھ کام کی نہیں ہوتی ۔

Blind gallery : (n) اندھی بند گلی جو صرف ایک طرف کھلتی ہو ۔

Blind gut : (n) وہ تنگ گلی جو ایک طرف سے بند ہو ؛ ( تشریح ) اعور ۔

Blind hazard : (n) تاش کا ایک کھیل ۔

Blind hooky : (n) تاش کا ایک کھیل ۔

Blind lantern : (n) چور لالٹین ۔

Blind letter : (n) نا مکمل یا غیر واضح پتے والا خط ۔

Blind level : (n) ( کان کنی ) وہ سطح جس کا تعلق ہنوز دوسری کانوں سے نہ ہو ۔

Blind man : (n) ڈاک خانے کا ملازم جو نا مکمل پتے کی چٹھیاں پڑھتا ہو ۔

Blind man's buff : (n) آنکھ مچولی ۔

Blind man's holiday : (n) دھندلکا : جھٹ پٹا ۔

Blind nettle : (n) بچھوڑ سے مشابہ ایک پودا ۔

Blind officer : (n) ڈاک خانے کا ملازم جو نا مکمل پتے کی چٹھیاں پڑھتا ہو ۔

Blind reader : (n) ڈاک خانے کا ملازم جو نا مکمل پتے کی چٹھیاں پڑھتا ہو ۔

Blind sale : (n) ( تجارت ) ان دیکھی فروخت ۔

Blind shaft : (n) دکان میں وہ تیزھا راستہ جو ایک سطح سے دوسری سطح تک ہو لیکن اوپر تک نہ جائے ۔

Blind side : (n) وہ رخ جو قابل نمائش نہ ہو ' غیر محفوظ پہلو ۔

Blind spot : (n) پردۂ پتلی پر کا وہ داغ جس پر روشنی کا اثر نہ پڑتا ہو : ( شعاعیات ) تاریک مقام : ( تشریح ) کور نقطہ ۔

Blind stamping : (n) جلد کا ٹھپا جو رنگین نہ ہو ۔

Blind stitch : (n) نیچے کی سیون ' ترپن ۔

Blind story : (n) گرجے کی بالائی گیلری ۔

Blind story : (n) قصہ جس میں کوئی نکتہ نہ ہو ۔

Blind to : کسی بات سے بے خبر ہونا یا اسے نہ دیکھ سکنا ۔

Blind tooling : (n) جلد کا ٹھپا جو رنگین نہ ہو ۔

Blind valley : (n) بند وادی ۔

Blind worm : (n) بامنی کی قسم کا کیڑا : ( حیوانیات ) کیچوا : کور دودہ : دوموئی ۔

Blind your eyes : (n) آسٹریلیا کا ایک درخت ۔

Blinded : (a) تاریک کیا ہوا : جھلملیاں لگایا ہوا ۔

Blinder : (n) اندھا کرنے والا : گھوڑوں کی اندھیاری ۔

Blindfold : (v) آنکھوں پر پٹی باندھنا : ذہن کو تاریک کردینا کہ سمجھ میں بات نہ آئے ۔

Blindfold : (a) آنکھوں کی پٹی : بے سمجھے بوجھے ' اندھے پن سے ' اندھا دھند : آنکھ بند کرکے : بے سوچے سمجھے ۔

Blindfold : (n) آنکھوں کی پٹی: کم عقل : ناعاقبت اندیشی ۔

Blindfold chess : (n) بساط دیکھے بغیر شطرنج کھیلنا ۔

Blindingly : (adv) خیرہ کرنے کے طور پر : چندھیا دینے کے انداز میں ۔

Blindish : (n) کسی قدر نا بینا ۔

Blindless : (a) بے جھلملی کا ۔

Blindling : (n) نا بینا شخص ۔

Blindness : (n) بے بصری : بے سمجھی : بے وقوفی : نفسیاتی بے بصری : حس کےادراک سے محرومی : پودوں میں پھول یا کلی پیدا کرنے کا نقص : ( طب ) عمی : کوری : نا بینائی ۔

Blink : (v) [ ME. ] (۱) آنکھ جھپکنا : آنکھ مچمچانا : آنکھ مٹکانا : نگاہ کرنا : منکی مارنا ۔ (۲) جھلملانا : مدھم طریقہ سے چمکنا : ٹمٹمانا ۔ (۳) توجہ نہ کرنا : غور نہ کرنا ' نظر انداز کرنا : نگاہ پھیر لینا : آنکھ چرانا ۔ (٤) کھٹا ہوجانا : ( دودھ شراب وغیرہ کا ) ۔ (۵) پہچان لینا : شعاعیں خارج کرنا : وقفے کے ساتھ روشنی کے ذریعہ اشارہ کرنا ۔

Blink : (n) (۱) جھلک : ایک نظر : منکی : چشمک : ٹمٹماہٹ : ہلکی شعاع : چشمک : جھلمل ۔ (۲) افق کی سفیدی : دور کے برفستانی میدانوں کا عکس : وہ سفید سی روشنی جو برف کے میدان کے عکس سے افق پر

Bridge-house : (n) (۱) وہ مکان جو کسی پل سے لگا ہو ۔ (۲) جہاز کے خاص عرشے کے بیچ کا وہ ڈھانچہ جس کی چھت جہاز کے دیدبان کا کام کرتی ہے ۔

Bridge islet : (n) خشکی کا وہ حصہ جو جزر کی حالت میں جزیرہ نما ہو ۔

Bridge-letter : (n) (لسانیات) حرف ارتباط (ناک کا بانسہ ) ۔

Bridge method : (n) (طبیعیات) برج طریقہ ۔

Bridge-money : (n) پل کی مرمت کا محصول ۔

Bridge of boats : کشتیوں کا بنا ہوا پل ۔

Bridge of gold : پسپائی کی آسانیاں (دشمنوں کیلئے) ۔

Bridge of sighs : وینس کا وہ ڈھکا ہوا پل جو ڈوجے کے محل سے قید خانہ تک کا راستہ ہے ۔

Bridge phoneme : (n) (لسانیات) ارتباطی صوتیہ ۔

Bridge-rail : (n) لوہے کی وہ پٹری جو الٹے ( U ) کی طرح ہو ۔

Bridge rate : (n) ارتباطی شرح (تجارت ) : خلا پُر کرنے کی شرح ۔

Bridge sound : (n) (لسانیات) ارتباطی آواز ۔

Bridge stone : (n) (۱) وہ پتھر جس سے نالی وغیرہ پاٹی جائے ۔(۲) پل بنانے کا پتھر ۔

Bridge syllable : (n) (لسانیات) ارتباطی اماکن ۔

Bridge train : (n) فوجی انجینیئروں کا وہ دستہ جو پل بنانے کے سامان کے ساتھ ہو ۔

Bridge tree : (n) (۱) گاڑیوں میں وہ ڈنڈا یا سلاخ جو کمانیوں کے سہارے کے لئے لگی ہوتی ہے ۔ (۲) وہ شہتیر جس پر چکی کا دھرا لگا رہتا ہے ۔

Bridge work : (n) نقلی دانتوں کو مسوڑھے میں بٹھانے کا فریم ۔

Bridge vowel : (n) (لسانیات) ارتباطی مصوتہ ۔

Bridgeless : (a) بے پل کا ۔

Bridgeman : (n) (۱) وہ شخص جو برف گھر میں برف بیچتا ہے ۔(۲) دیکھو Bridge master

Bridgemaster : (n) (۱) پل کا نگراں افسر ۔ (۲) بعض قصبوں کے کارپوریشن کا رکن ۔

Bridgetin : (n) [L. St. Bridget, in L. Brigidia] سینٹ بریجٹ کا قائم کیا ہوا ایک مذہبی فرقہ ۔

Bridgeward : (n) [OE.] (۱) کسی پل کا محافظ یا محافظ کا عہدہ ۔(۲) کنجی کا اصلی دندانہ ۔

Bridgeway : (n) (۱) پل سے بنا ہوا راستہ ۔ (۲) پل کے نیچے کشتیوں کا راستہ ۔

Bridging : (n) (۱) پل بنانے کا کام ۔(۲) پل کا کام ۔ (۳) (نجاری ) دو چیزوں کو جوڑنے والا ۔ (٤) ( کیمیا ) بھرنا ( خالی جگہ کو ) ۔

Bridging floor : (n) وہ فرش جس میں ملانے والا جوڑ ہو ۔

Bridging joist : (n) فرش کی وہ کڑی جو فرش کے تختوں کا سہارا ہو ۔

Bridging piece : (n) دو کڑیوں کے بیچ کی وہ پٹری جو دو کڑیوں کو ملنے سے روکتی ہے ۔

Bridle : (n) [OE."bridel"] (۱) لگام مع دہانے کے ۔ (۲) (بحری ) لنگر کی زنجیر ۔ (۳) (عضویات) رباط (عضو کی حرکت کو روکنے کے لئے ) ۔(٤) (مجازاً ) روک : مانع ۔ (٥) لکڑی کا توبڑا بطور لگام ۔ (٦) بیزاری : گھمنڈ یا غرور کا اندازہ ۔ (۷) لگام کی طرح یا لگام کی طرح استعمال ہونے والی چیز ۔ (۸) (بندوق وغیرہ) لبلبی کے اندر کا پتر جو بندوق کے کتے اور قفل کو اپنی جگہ پر رکھتا ہے ۔(۹) وہ پرزہ جو مشین کے دو حصوں کو ملاتا ہے خصوصاً حرکت کو محدود کرنے اور روکنے کے لئے ۔ (۱۰) چھانٹنے والا ۔

Horse going well upto bridle : اشارے پر چلنے والا گھوڑا ۔

To give horse the bridle / To lay bridle on his neck : باگ ڈھیلی چھوڑ دینا : گھوڑے کو آزاد چھوڑ دینا ۔

Bridle : (v) [OE."bridlian"] (۱) لگام لگانا ۔ (۲) روک تھام کرنا : قابو میں لانا ۔ (۳) ناک بھوں چڑھانا ۔

Bridle-bridge : (n) وہ راستہ جس پر صرف گھوڑا چل سکے (گاڑی نہیں) ۔

Bridle-cable : (n) وہ حبیل جو زمین دوز کیبل کے بیچ میں لگی ہو ۔

Bridle gate : (n) وہ پھاٹک جو اس راستے پر لے جائے جس پر گھوڑے کی سواری ہو سکتی ھے ۔

Bridle path : (n) دیکھو Bridle bridge

Bridle port : (n) جہاز کے اگلے حصے کا وہ سوراخ جس کے درمیان زنجیر، بندوق کی نال وغیرہ گزاری جا سکتی ہو ۔

Bridle-rein : (n) دہانے میں بندھی ہوئی لگام ۔

Bridle-road : (n) وہ راستہ جس پر صرف گھوڑا چل سکے ( گاڑی نہیں ) ۔

Bridle trail : (n) دیکھو Bridle-road

Bridle way : (n) دیکھو Bridle-road

Bridler : (n) لگام لگانے والا ' روک تھام کرنے والا ؛ ناک بھوں چڑھانے والا ۔

Bridoon : (n) فوجی گھوڑوں کی لگام جس میں ڈوری اور سادہ دہانہ ہو ۔

Brie : (n) [F."brie" f. Brie, a district in France] ایک قسم کی پنیر؛ برائی پنیر ۔

Brief : (n) [L. "breu"] (١) اسقف اعظم کا ہدایت نامہ (کسی شخص یا جماعت کے نام ) ۔ (٢) (قانون ) کسی مقدمہ کے واقعات اور قانونی امور کا خلاصہ جو وکیل کے لئے لکھا جاتا ھے ۔ ( ٣ ) سرکاری یا شاھی ہدایت نامہ ۔(٤) مختصر طور پر لکھی ہوئی دستاویز ؛ خلاصہ مضمون ۔ (٥) جادو : سحر (اسکاٹستان) ۔(٦) جانگیا ۔ (٧) ( تاریخ ) وکالت ؛ ہدایت ۔

A brief : مرجوعہ ۔

In brief : اختصار میں ؛ مختصرطور پر ۔

To hold a brief : کسی کا وکیل ہونا ؛ کسی کی طرف سے بحث کرنا ۔

To make brief of : جلد کام کرنا ۔

To take a brief : کسی کی طرف سے وکیل بننا ۔

Watching brief : نگراں وکیل کا کام ایسے موکل کی طرف سے جس کا مقدمہ سے بالواسطہ تعلق ہو ۔

Brief : (a) [L. "brevent"] مختصر؛ مجمل ؛ جامع ؛ تھوڑی دیر کا ؛ خلاصہ ؛ چند لفظوں میں ؛ مختصر طور پر؛ محدود ؛ روکھا ؛ قلّ و دلّ ۔

The brief : خلاصہ ۔

To be brief : مختصر لفظوں میں کہنا ۔

Brief : (v) (١) (قانون ) واقعات وغیرہ کا خلاصہ کرنا یا کسی وکیل کو مقدمہ کے حالات سے آگاہ کرنا ۔(٢) پیروکار وکیل کے لئے مسل تیار کرنا ۔(٣) وکیل کرنا ۔ (٤) مختصر طریقہ پر ہدایت دینا ۔ (٥)پہلے سے ساری باتیں سمجھا دینا ۔ (٦) ضروری معلومات فراہم کرنا ۔

Brief-bag : (n) جزدان ؛ چمڑے کا چھوٹا دستی تھیلا ۔

Brief-case : (n) کیف اسناد ' کیف ؛ بیگ ۔

Briefless : (a) وکیل جس کی طرف رجوعات نہ ہوں ، بے روزگار یا بے موکل وکیل ۔

Brieflessness : (n) بے روزگاری ؛ وکیل کی طرف مرجوعہ نہ ہونا ۔

Briefly : (adv) مختصراً ؛ چند لفظوں میں ۔

Briefness : (n) اختصار ۔

Brier / Briar / Brere : (n) [OE. of unknown origin] (١) جھاڑی خصوصاً جنگلی گلاب کی ۔ (٢) اس جھاڑی کی پتلی شاخ ۔ (٣) (مجازاً) ( جمع میں ) پریشانیاں ۔

Australian brier : جنگلی گلاب کی ایک قسم ۔

Green brier : جنگلی گلاب کی ایک قسم ۔

Sensitive brier : جنگلی گلاب کی ایک قسم ۔

Sweet brier : خوشبودار جنگلی گلاب ۔

Brier / Briar : (n) دیکھو Briar

Brier root : (n) جھاڑی کی جڑ ۔

Brier rose : (n) جنگلی گلاب ۔

Brier tree : (n) جنگلی گلاب ۔

Brier wood : (n) جھاڑی کی لکڑی ۔

Briered / Briared : (a) اس جھاڑی میں پھنسا یا ڈھکا ہوا جس کی جڑ سے تمباکو کے پائپ بنتے ھیں ۔

Briery / Briary : (a) جھاڑی دار ؛ پریشان کن ۔

Brieve : (n) فرمان یا ھدایت نامہ جو بادشاہ یا حاکم کی طرف سے جاری ھو تا کہ بعض مقررہ نکات پر سماعت کی جائے ۔

Brig : (n) [Abbrev. of Brigantine] دو مستولی کشتی ( دو مستول والی کشتی ) ۔

Brig : (n) دیکھو Bridge

Brig schooner : دو مستولی ۔

Brigade : (n) [L. "briga"] (۱) ایک بڑا فوجی دستہ ۔ (۲) آدمیوں کی ایک منظم جماعت ۔

Fire brigade : آگ بجھانے والوں کا دستہ ۔

Brigade : (v) (۱) فوجی دستہ (بریگیڈ) بنانا ۔ (۲) لوگوں کی منظم جماعت تیار کرنا ۔

Brigadier : (n) بریگیڈ کا اعلا عہدہ دار ۔

Brigadier-Major : (n) ایک فوجی افسر جو بریگیڈ کی مدد کرتا ھے ۔

Brigand : (n) [OF.] رھزن ؛ ڈاکو ' قزاق ؛ بٹ مار ۔

Brigandage : (n) [F.] قزاق ' رھزنی ؛ بٹ ماری ۔

Brigandine / Brigantine : (n) [OF.] آھنی حلقوں یا پتروں سے تیار کردہ زرہ بکتر ۔

Brigandish : (a) لٹیروں کا سا ؛ قزاقوں سے متعلق ۔

Brigandishly : (adv) قزاقی سے ؛ رھزنی سے ۔

Brigandism : (n) قزاقی ؛ رھزنی ؛ بٹ ماری ۔

Brigantine : (n) [It. "brigantino"] دو مستولی مربع بادبان کا جہاز ۔

Bright : (a) [OE."beorht"] (۱) چمکتا ہوا ؛ دمکتا ہوا ۔ (۲) شوخ (رنگ وغیرہ ) ۔ (۳) بشاش ؛ درخشاں ؛ تاباں ' آفتابی ؛ خندہ رو' روشن ؛ طباع ؛ نامی گرامی ' ناموری ۔ (۴) (آواز) صاف ؛ تیز آواز ۔ (۵) طباع ؛ تیز ؛ ھوشیار ۔ (٦) صاف ' شفاف ۔ (۷) شوخ ' چکنا ' صاف ۔ (۸) انفلوئنزا سے شفا یافتہ ؛ زن زیبا ۔

Bright : (n) شکوہ ؛ جلال ؛ درخشندگی ' پرتو ؛ رونق ؛ درخشندہ ۔

Bright : (adv) چمکتا ہوا ' بطور درخشاں ' بطور روشن ؛ از رونے زرنگی ؛ آب و تاب سے ' چمک دمک سے ۔

Bright blue : (a) ( کیمیا ) چمکیلا ' نیلا ؛ نیلگوں ۔

Bright line : (n) (طبیعیات) منوّر لکیر ۔

Bright line spectrum : (طبیعیات) منوّر لائن اسپکٹرم ۔

Bright vowel : (n) = (Front vowel) (لسانیات) اگلا مصوتہ ۔

Brighten : (v) (۱) چمکانا ۔ (۲) چمک اٹھنا ؛ چمکنا ' روشن کرنا ' درخشاں کرنا ' درخشاں ھونا ' شاد ھونا ۔

Brightly : (adv) آب و تاب سے ؛ درخشاں طور پر ' چمک دمک سے ۔

Brightness : (n) [OE."beorhtnes","brehtnis"] چمک دمک ؛ اجلا پن ' بشاشی ؛ ناموری ' تاب ؛ ( نفسیات وغیرہ ) تیز فہمی ۔

Brightness contrast : (n) تاب تخالف ؛ ( فلسفہ و نفسیات ) تقابلی تابانی ۔

Brightness of image : (کیمیا) امیج کی چمک ۔

Bright's Disease : (n) ضعف گردہ ۔

Brill : (n) ایک چپٹی مچھلی ( Turbot کی طرح کی ) ۔

Brillante : (a) [It.] (موسیقی) طرز میں جولانی دکھاتا ہوا ؛ نشاط انگیز ؛ نمائشی ' شوخ ۔

Brilliance : (n) جگمگاھٹ ؛ چمک دمک ؛ آب و تاب ؛ تابش ؛ ذکاوت ؛ (نفسیات) طباعی ؛ دیکھو Brilliant

Brilliancy : (n) جگمگاھٹ ؛ چمک دمک ؛ آب وتاب ؛ ( طبیعیات ) نوریت ۔

Brilliant : (a) [F."brillant"] تاباں ؛ بھڑکیلا ؛ شوخ ؛

چمک دمک کا ؛ چمک دمک والا ؛ با شکوہ ؛ تیز؛ طباع ؛ ممتاز؛ روشن ؛ نامی گرامی ؛ جھلکتا ہوا ؛ منوّر ؛ چمکیلا ؛ چمکدار ۔

Brilliant : (n) [F."brilliant"] (۱)بہترین تراش اور جوت کا ہیرا ۔(۲) آتش بازی ۔(۳) باریک ترین ٹائپ ۔

Brilliantine : (n) (۱) بالوں کا روغن ۔(۲) ایک قسم کا چمکدار کپڑا ؛ روغن سے سر کے بال کو چمکانا ۔

Brilliantly : (adv) روشن طور پر' نمایاں طور پر ؛ چمک دمک سے ۔

Brilliantness : (n) چمکیلا پن ؛ طباعی ؛ شوخی ؛ تابانی ۔

Brim : (n) [ME."brimme"] لب ؛ کگر؛ چھجا ؛ کور؛ کنارا ۔

Brim : (v) [OE."bremman"] سور کا گرمانا یا مستی میں آنا ؛ جفتی کھانا ۔

Brim : (v) لبریز کرنا ؛ بھرنا ؛ لبالب کرنا ، ہونا یا بھرنا ؛ ڈبڈبانا ۔

To brim over : لبریز ہونا ' بہ نکلنا ؛ چھلک جانا ۔

Brimborian /-um : (n) [F.] بے کار ' بے فائدہ ؛ واہیات ؛ افسوں ؛ طلسم ۔

Brimful / Brim-full : (a) لبالب ؛ لبریز' پُر' مالا مال ؛ سرشار۔

Brimless : (a) بے کگر کا ؛ بے چھجے کا ۔

Brimmed : (a) (۱) لبالب ؛ لبریز ۔(۲) کگردار' چھجے دار؛ کنارے دار ۔

Brimmer : (n) (۱) بھرنے والا ؛ لبریز کرنے والا ۔ (۲) لبریز پیالہ ؛ چھلکتا ہوا ۔ (۳) چھجے دارٹوپی ۔(٤) چھجے دار ٹوپی بنانے والا یا ٹوپی کا چھجا بنانے والا ۔

Brimming : (a) لبریز ؛ لبالب ؛ بھرا ہوا ؛ بھر پور۔

Brimmingly : (adv) لبریز ہوکر؛ لبالب ہوکر؛ بھرکر ۔

Brimse : (n) [ON."brims"] مکھا ' بڑی مکھی ؛ خرمگس ۔

Brimstone : (n) (۱) جہنم کا ایندھن ۔(۲) گندھک ؛ کبریت ۔(۳) پرکالہ آتش ؛ غوغائی ؛ بدمزاج ؛ تند مزاج ؛ آتش مزاج ۔ (٤) ایک قسم کی تتلی جس کے بازو گندھک کے رنگ کے ہوتے ہیں ۔

Brimstone and treacle : بچوں کی دوا ۔

Brimstone -match : (n) وہ ماچس / دیا سلائی جس کا سرا گندھک میں ڈبویا رہتا ہے ۔

Brimstone-moth : (n) کبریتی یا گندھکی رنگ ۔

Brimstone wort : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Brimstony : (a) گندھکی ؛ کبریتی ۔

Brindle : (a) [Deduced from "brindled"] چت کبرا ۔

Brindled : (a) [Var. of brinded] دیکھو Brindle

Brine : (n) [OE."bryne" ."brine"] (۱) نمکین پانی ؛ کھارا پانی ؛ نمکیلا پانی ؛ نمکاب ۔(۲) سمندر ؛ سمندر کا پانی ۔(۳) ( شاعری ) آنسو ۔

Brine : (v) نمک میں رکھنا ؛ نمک لگا کر رکھنا ۔

Brine-gauge : (n) نمک پیما ۔

Brine-pan : (n) نمک بنانے کا کڑھاؤ ۔

Brine-pump : (n) جہاز کے بائلر سے نمک ہٹانے کا پمپ ۔

Brine seeth : (n) نمک بنانے کی جگہ ؛ جہاں نمک بنایا جاتا ہے ۔

Brine shrimp : (n) ایک قسم کا کیڑا جو نمکیلے پانی کے ذخیرے میں رہتا ہے ۔

Brine smeller : (n) وہ شخص جو نمک کی کان تلاش کرتا ہے۔

Brine valve : (n) بائلر کا وہ کھل مندن جس کو کھول کر نمکیلا پانی نکالا جاتا ہے ۔

Brine worm : (n) ایک قسم کا کیڑا جو نمکیلے پانی کے ذخیرے میں رہتا ہے ۔

Bring : (v) [OE."bringan"] (۱) لانا ؛ لیتے آنا ۔(۲) لے آنا (کسی شخص کو ) ۔(۳) (مجازاً ) حاصل کرنا ؛ دلانا ۔(٤) لگانا (جرم ) ؛ شروع کرنا ( قانونی کار روائی ) ؛ پیش کرنا ( بیان وغیرہ کا) ۔(٥) بطور نفع ملنا ؛ پیش کرنا (دلیل وغیرہ ) ؛ رائج کرنا ؛ فیصلہ سنانا ( جیوری کا ) ۔ (٦) باعث ہونا ۔(۷) ترغیب دینا ؛ پہنچانا؛ آمادہ کرنا۔(۸) (جہازرانی ) جہاز کو پھیرنا کسی خاص رخ یا مقام پر ۔ (۹) ہونا ؛ مجبور کرنا ۔(۱۰) یاد دلانا ۔

To bring about : باعث ہونا ؛ جہاز کو پھیرنا ۔

To bring back : یاد کرنا ۔

To bring by the lee : جہاز کے رخ کو یکایک اس طرح بدلنا کہ بے ہوا رخ سے وہ ہوا کے رخ پر چلا جائے ۔

To bring down : نیچا دکھانا ؛ ( نرخ ) کم کرنا ؛ کسی خاص حد تک تکمیل کرنا (حسابات وغیرہ کی) ؛ سزا دلانا ؛ زخمی کرنا ؛ مار ڈالنا ۔

To bring down the house : پرجوش تحسین حاصل کرنا ۔

To bring forth : جننا ؛ پھلنا ؛ وجود میں لانا ۔

To bring forward : کسی صفحے کی رقومات کے میزان کو اگلے صفحہ پر درج کرنا (حساب کا سلسلہ قائم رکھنے کے لئے ) ؛ پیش کرنا ۔

To bring home (of a jockey) : گھوڑ دوڑ میں جیتنا ۔

To bring home the bacon : (۱) کسب معاش کرنا ۔(۲) انعام مطلوبہ حاصل کرنا ؛ نتیجہ مطلوبہ حاصل کرنا ۔

To bring home to : قائل کردینا ؛ ذہن نشین کر دینا ؛ ثابت کر دینا ۔

To bring in : بطور نفع ملنا ؛ پیش کرنا ( دلیل وغیرہ ) ؛ رائج کرنا ؛ فیصلہ سنانا ( جیوری کا )۔

To bring into play : کام میں لانا ( تدبیر وغیرہ )۔

To bring into world : پیداکرنا ؛ جننا ۔

To bring to issue : اصل مسئلہ تک لانا ۔

To bring to naught : ناکام کردینا ۔

To bring off کامیاب بنانا ؛ تباہی سے بچانا ۔

To bring on : باعث ہونا ؛ سبب ہونا ؛ سلسلہ چھیڑنا ؛ شروع کرنا ۔

To bring out : شائع کرنا ؛ واضح ہونا ؛ ظاہر کرنا ؛ لڑکی کا سوسائٹی سے تعارف کرانا ۔

To bring over : ملا لینا ؛ توڑ لینا ؛ قائل کرنا ؛ ہم رائے بنا لینا ۔

To bring round : ہم رائے بنا لینا ؛ ہوش میں لانا ۔

To bring through : بچا لینا (بیمار کو )۔

To bring to : ہوش میں لانا ؛ تھمنا ؛ ٹھہرانا ؛ روکنا ؛ رک جانا ۔

To bring to account : (۱) سرزنش کرنا ۔ (۲) ذمہ دار ٹھہرانا ۔

To bring to bear : کام میں لانا (اثر ، محنت وغیرہ)۔

To bring to bed : وضع حمل کرنا ؛ جننا (بچہ )۔

To bring to boil : کھولا دینا ؛ جوش میں لانا ۔

To bring to book : مواخذہ کرنا ؛ جواب طلب کرنا ۔

To bring to light : واضح کرنا ؛ روشن کرنا ۔

To bring to mind : یاد دلانا ۔

To bring to pass : باعث یا سبب ہونا ۔

To bring to remembrance : یاد دلانا ؛ یاد دہانی کرنا ۔

To bring to shame : شرم دلانا ؛ شرمندہ کرنا ۔

To bring to terms : (۱) شرط منوانا۔(۲) رضامندی پر مجبور کرنا ۔

To bring to the bearings : کسی مسئلہ کے متعلقات تک لانا ۔

To bring to the end : ختم کرنا ؛ انجام دینا ۔

To bring to the head : کسی معاملہ کا نقطہ عروج تک پہنچانا۔

To bring under : زیر کرنا ۔

To bring up : پالنا ؛ پرورش کرنا ؛ تربیت دینا ؛ عدالتی چارہ جوئی کرنا ؛ حساب جاری رکھنا ؛ دوبارہ توجہ مبذول کرانا ؛ رکنا ؛ جہاز کو لنگر دینا ؛ تقریر پر آمادہ کرنا (پارلیامنٹ میں)۔

To bring up the rear : سب سے پیچھے آنا ۔

Bringer : (n) لانے والا ۔

Brinish : (a) [See Brine] (۱) نمکین : نمک دار ۔ (۲) سمندری : بحری ۔ (۳) ( مجازاً ) تلخ ۔ (٤) نمکین پانی جیسا ( کیمیا ) ۔

Brinjal / jaul : (n) [Anglo-Ind. Skr. "vatingana"] بیگن/بینگن ۔

Brinjarry : (n) [Anglo-Ind. Corruption of Urdu "banjara"] بنجارا ۔

Brink : (n) [ME. "brink" (brenk)] (۱) ساحل : کرارہ : کنارا : لب آب ۔ (۲) (تباہی ، انقلاب ، عمر وغیرہ کی ) حد : گھاٹ : کنارا : انتہا : ابتدا (۳) ٹوپی کا چھجا ۔

Brinkmanship : (n) ایک خطرناک صورت حال کو سلامتی کی آخری حد تک پہنچا دینے کا فن یا طریقہ ۔

Brink of grave : لب گور ۔

Briny : (a) (۱) نمکین : نمک سے مملو : نمک آلود (۲) بحری : سمندری ۔

The briny : اوقیانوس ۔

Briny : (a) تاباں : تابش : تابندہ : ضوفگن : درخشندگی : درخشندہ ۔

Brio : (n) [It.] زندہ دلی : خوش مزاجی ۔

Briquette / briquet : (n) [F. "briquette"] (۱) مصنوعی پتھر کا ڈلا ۔ (۲) کوئلے کی خاک کا ڈلا ۔ (۳) ( کیمیا ) کوئلے کا گولہ ۔

Brise-bise : (n) [F.] کھڑکی کے نچلے حصے میں تنا ہوا پردہ ۔

Brisk : (a) [Welsh. "brysg" or f. "brusque"] چالاک : پھرتیلا : تیز : چاق چوبند : چست : فرحت بخش : بشاش : خوش لباس : نشاط افزا (ہوا وغیرہ ) کھد کھداتا ہوا : تند (شراب وغیرہ) ۔

Brisk : (v) پھرتی کرنا : تیز کرنا : تیز ہونا : تند کرنا یا ہونا : آراستہ : پاکیزہ ہونا یا کرنا ۔

To brisk about : پھرتی سے چلنا پھرنا ۔

To brisk up : پھرتی سے آ جانا ۔

Brisk trade : (n) تیز تجارت ۔

Brisket : (n) [OE. "bruschet", "brischet"] (۱) جانور کا سینہ ۔ (۲) سینے کا گوشت : سینۂ انسان ۔

Briskiness : (n) تیزی : تندی : پھرتی : چالاکی (رواج ، بازار ) : دیکھو Brisk

Briskish : (a) تیز : تند وغیرہ : دیکھو Brisk

Briskly : (adv) تیزی سے : پھرتی سے : چستی سے ۔

Brisling : (n) ناروے کی ایک چھوٹی مچھلی جو سارڈین مچھلی کے مشابہ ہوتی ہے ۔

Bristle : (n) [OE. "bryrst-" See BIRSE] سور بال : کڑا بال : خشخشی داڑھی کے بال : پودوں کے سخت روئیں : (حیوانیات) سوئی نما شوک ۔

To set up another's bristles : تاؤ دلانا ۔

To set up one's bristles : تاؤ میں آنا ۔

Bristle : (v) (۱) مشکلات سے اٹا ہوا ہونا ۔ (۲) گھنے بال ہونا ۔(۳) بال کھڑے کرنا یا ہونا ۔ (٤) رونگٹے کھڑے ہونا : پھریری لینا ۔ (٥) غصّہ کرنا : تاؤ میں آنا : لڑائی پر تل جانا ۔ (٦) کڑے بال لگانا ۔

Bristle : ( n ) گرمی سے چرمرا ہونا یا بنا دینا ۔

Bristle fern : ( n ) گھاس کی ایک قسم ۔

Bristle grass : ( n ) گھاس کی ایک قسم ۔

Bristle moss : ( n ) گھاس کی ایک قسم ۔

Bristletail : ( n ) ایک بے پر کا کیڑا جس کا خاردار دم چھلا ہوتا ہے ۔

Bristling : ( n ) کھڑے بال والا ہونا ۔

Bristling : ( a ) بھرا ہوا : اٹا ہوا ۔

Bristly : ( a ) (۱) کھڑے بال والا ۔ (۲) کڑے بال کی طرح ۔

Bristol : ( n ) [ A city in England ] انگلستان کا ایک شہر جس کے نام پر کئی چیزوں کے نام ہیں ۔

Bristol-board : ( n ) ایک قسم کی وصلی یا مقوا لکھنے یا ڈرائنگ کے لئے ۔

Bristol brick : ( n ) سلیکانی مادے کی اینٹ جو چھری کانٹا صاف کرنے میں استعمال ہوتی ہے۔

Bristol diamond : ( n ) شفاف قیمتی پتھر جو برسٹل کے نزدیک دستیاب ہوتا ہے۔

Bristol fashion : (a) ( بحری اصطلاح ) ٹھیک ٹھاک ؛ مرتب ' آراستہ و منظم ۔

Bristol gem : ( n ) شفاف قیمتی پتھر جو برسٹل کے نزدیک دستیاب ہوتا ہے: دیکھو Bristol Diamond

Bristol milk : ( n ) عمدہ شراب ؛ شیری ۔

Bristol stone : (n) دیکھو Bristol gem

Brisure: ( n ) [ F. ] (۱) ( نقابت ) خاندانی مارکہ کی ڈھال میں کوئی اضافہ یا تبدیلی ۔ (۲) ( قلعہ بندی ) کسی فصیل یا برج کے عام رخ میں ایک موڑ ۔

Brit / Britt : ( n ) چھوٹی هیرنگ مچھلی اور اسپرٹ کا مقامی نام ۔

Brit /Brett : ( n ) [ OE."Bret" ] برطانیہ : برطانوی ۔

Britain : ( n ) [ L. "Brittannia" or "Brittania" ] برطانیہ : سلطنت برطانیہ ۔

Greater Britain : جزائر برطانیہ اور برطانوی مقبوضات۔

North Britain : اسکاٹ لینڈ ۔

Britannia : ( n ) [ L." Brittannia" ,"Brittania" ] برطانیہ کی خیالی مجسم صورت ۔

Britannia-metal : ( n ) ٹن اور سرمہ ( انٹی مونی ) کی ایک ممزوج دھات جو چاندی سے مشابہ ہوتی ہے: ( کیمیا ) برطانوی دھات ۔

Britannic : ( a ) [ L. "Brittannicus" ] برطانی یا برطانوی ۔

Britannically : ( adv ) برطانوی طرز پر ؛ برطانیہ' عظمی کا حوالہ دے کر ۔

Brite : ( v ) [ OE. "breotan" ] زیادہ پک کر پھٹ جانا ۔

Briticism / Britishism / Britticism : ( n ) (۱) برطانیہ' عظمی کی انگریزی کا مخصوص محاورہ یا فقرہ ۔ (۲) برطانیت ۔

British : ( a ) [ OE. "Brettisc" ] (۱) انگریزی ؛ برطانوی ۔ (۲) برطانیہ کا یا برطانیہ کے باشندے ۔

The British : برطانی ' برطانوی سپاهی یا قوم ۔

British academy : ( n ) انجمن اخلاقی اور سیاسی علوم کی ترقی کے لئے جس کے سو رکن ہوتے ہیں ۔

British Association : ( n ) انجمن ترقی سائنس ۔

British Commonwealth : ( n ) برطانوی دولت مشترکہ ' دولت عامہ ۔

British Crown : ( n ) چارلس اول کے زمانے کا ایک طلائی سکہ ۔

British Empire : ( n ) سلطنت برطانیہ ۔

British expeditionary force : وہ انگریزی فوجیں جو جنگ عظیم میں شامل تھیں ۔

British gum : ( n ) Dextrin کا تاجرانہ نام ۔

British Museum : ( n ) برطانوی عجائب گھر ( لندن میں ) ۔

British standard candle : ( طبیعیات ) برٹش حرارتی ناپ ۔

British subjects : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) برطانوی رعایا ۔

British thermal unit : ( طبیعیات ) برٹش حرارتی ناپ ۔

British warm : ( n ) چھوٹا فوجی اوور کوٹ ۔

Britisher : ( n ) برطانیہ یا سلطنت برطانیہ کا دیسی باشندہ ۔

Briton : ( n ) [ L. "brittonem" ] برطانیہ یا سلطنت برطانیہ کا دیسی باشندہ ۔

North Briton : اسکاٹ لینڈ کا باشندہ ۔

Brittle : ( a ) [ ME."britul","britil" ,"bretil" ] پھوٹک ؛ کڑکیلا ؛ بےلوچ ؛ نازک ؛ کمزور ۔

**Brittle star** : ( n ) ایک قسم کی مچھلی ۔

**Brittleness** : ( n ) پھوٹک پن ؛ کڑکیلا پن ؛ بے لوچ ؛ نزاکت ۔

**Britzka / Britzska / Britschka / Britzschka / britska** : ( n ) [ Polish. "bryczka" ]
ٹپ دار اور تکیہ دار گاڑی ۔

**Broach** : ( n ) [ L. "brocca" ] (۱) میخ ؛ سیخ ۔ (۲) گرجا کے بے جنگلے مینار کا کلس ؛ کلس ؛ سوراخ کرنے کا برما ۔ (۳) نوجوان ہرن کے سینگ کی ابتدا ۔ (٤) برما کی گاؤ دم نوک ۔ (۵) پیپے میں سوراخ کرنے کا ایک آلہ ۔ (٦) تالے کی وہ کیل جو کنجی کی ناک کے اندر داخل ہوتی ہے ۔ (۷) معمار کی نوکدار کھانی ۔ (۸) سوراخ ۔ (۹) دندان سازی کا ایک آلہ ۔ (۱۰) سوراخ کر کے بہانا ۔

**Broach** : ( v ) (۱) شراب نکالنے کے لئے پیپے میں چھید کرنا ؛ شراب نکالنا ۔ (۲) مال کے صندوق یا گٹھے کو کھول کر چیزیں نکال کر بیچنا شروع کرنا ۔ (۳) ( کسی امر کے متعلق ) بحث چھیڑنا ؛ اشاعت کرنا ۔ (٤) چھینی سے پتھر چھیلنا ۔ (۵) فصد کھولنا ۔ (٦) باہرنکل آنا ؛ سیخ سے سوراخ کرنا ؛ توڑنا ؛ غصب کرنا ؛ آشکار کرنا ؛ ازالہٗ بکارت کرنا ۔

**Broach** : ( v ) ( جہاز رانی ) جہاز کا رخ ہوا یا موجوں سے پھیرنا ۔

**Broacher** : ( n ) سوراخ کرنے والا ؛ بحث چھیڑنے والا وغیرہ ۔

**Broad** : ( a ) [ OTeut. "braido-z" ] کشادہ ؛ چوڑا ؛ چکلا ؛ واضح ؛ کھلا ہوا ؛ چوڑا حصہ ؛ صاف صاف اصل ؛ خاص ( فرق ) کھلے کھلے ؛ عام (فائدے وغیرہ ) ؛ صاف ؛ پورا ؛ وسیع ؛ ٹھیٹھ یا بھونڈا ( لہجہ ) ؛ وسیع مشرب ؛ پر زور ؛ بے باک ( گفتگو یا مقرر اکثر ذم کے پہلو میں ) ؛ سادہ ؛ غیر شائستہ ؛ غیر مہذب ؛ روا دار ؛ بے روک ؛ فنی کشادگی کا اثر ؛ حجم میں کم اور سائز میں بڑا ( سکہ ) ؛ ( جغرافیہ ) میدان ؛ ( بیمہ میں ) دو یا زیادہ ایک ہی طرح کے خطروں کے خلاف بیمہ ؛ ( پارچہ جات ) عریض ؛ ( اناج وغیرہ ) پورے پورے چوکر والا ۔

It is as broad as it is long / It is as long as it is broad :
دونوں طرف سے یکساں ۔

**Broad** : ( adv ) صفائی سے ؛ صاف صاف ؛ پورے طور پر؛ کھلم کھلا ؛ کشادہ طور پر ؛ منہہ پھٹ طریقے پر ۔

**Broad-arrow** : ( n ) برطانیہ کا وہ نشان جو سرکاری چیزوں پر اور ملزموں کے کپڑوں پر لگایا جاتا ہے ۔

**Broad awake / Broad awaking** : ( a ) بالکل بیدار ۔

**Broad -axe** : ( n ) چوڑے پھل کی کلہاڑی ۔

**Broad-bean** : ( n ) چوڑی سیم ۔

**Broad-bill** : ( n ) چوڑی چونچ والے پرندے ۔

**Broad-blown** : ( n ) بالکل پھولا ہوا ؛ پورے بہار پر ۔

**Broad-brim** : ( n ) (۱) چوڑے کگر والا ہیٹ ۔ (۲) کیکر ( quaker ) جو چوڑے ہیٹ پہنتا ہے ۔

**Broad-brimmed** : ( a ) چوڑے کگر کے ہیٹ والا ۔

**Broad church** : ( n ) وسیع مشرب کلیسا یعنی انگلستانی کلیسا کے وہ رکن جو اسکے عقائد اور رسوم کو وسیع معنی میں لیتے ہیں اور راسخ العقیدگی کی حدود میں کشادگی کی اجازت دیتے ہیں ۔

**Broad-churchism** : ( n ) وسیع مشرب کلیسائیت ۔

**Broad- churchman** : ( n ) وسیع مشرب کلیسا کا پیرو ۔

**Broad daylight** : ( adv ) دن دہاڑے ۔

**Broad distinction** : ( n ) موٹا فرق ۔

**Broad-eyed** : ( a ) بڑی بڑی آنکھوں والا/والی ؛ آنکھ پھاڑ کر دیکھنے والا ۔

**Broad-faced** : ( a ) چوڑے چہرے والا ۔

**Broad facts** : ( n ) کھلے واقعات ؛ موٹی موٹی باتیں ۔

**Broad-gauge** : ( n ) ریل کی دو پٹریوں کے درمیان کا زیادہ تر فاصلہ ؛ ( تجارت ) بڑی لائن ۔

**Broad-gauged** : ( a ) زیادہ تر فاصلہ رکھنے والا ۔

**Broad glass** : ( n ) کھڑکیوں کا شیشہ ۔

**Broad hint : ( n )** کھلا اشارہ ۔

**Broad leaf : ( n )** جمیکا کا ایک درخت ۔

**Broad-leaved / -leafed : ( a )** چوڑی پتیوں والا ۔

**Broad market : ( n )** ( تجارت ) وسیع بازار ۔

**Broad pendant / pennant : ( n )** وہ جھنڈ جو گاؤ دم ہو اور آخر میں اس کی شکل ابابیل کی دم کی طرح ہو ۔

**Broad seal : ( n )** کسی ملک یا ریاست کی عوامی مہر ۔

**Broad-spectrum : ( a )** جراثیم کی بہت سی قسموں کے خلاف با اثر ۔

**Broad spoken : ( a )** بےباک : صاف صاف : صاف گو۔

**Broad transcription : ( n )** ( لسانیات ) تحریری محتوی : عمودی تحریر : صریحی تحریر

**Broad wise / Broadway /- ways : ( adv )** عرضاً ۔

**Broadcast : ( a )** بکھیرا ہوا : چھڑکا ہوا ۔

**Broadcast : ( adv)** بکھیرے ہوئے طور پر ۔

**Broadcast : ( n )** (۱) لاسلکی کے ذریعہ نشر ۔ (۲) تخم کاری ( بکھیر کر کی ہوئی ) : تخم بکھیر کر بونا ۔

**Broadcast : (v)** (۱) تخم بکھیرنا ۔ (۲) لاسلکی کے ذریعہ نشر کرنا : اشاعت کرنا : شہرت دینا : چرچا کرنا : سنانا : ( لاسلکی ) گانا یا تقریر کرنا ۔

**Broadcloth / Broad cloth : ( n )** بڑے عرض کی نفیس سیاہ بانات ( یہ لفظ ایسےکپڑوں کے لئےاستعمال ہوتا ہے جو مقدار کے لحاظ سے نہیں بلکہ خوبی کے لحاظ سے برتر ہوں ) ۔

**Broaden : ( v )** کشادہ کرنا : وسیع بنانا : وسیع کرنا : چوڑا کرنا : پھیلانا : طول دینا ۔

**Broadish : ( a )** چوڑا : عریض ۔

**Broadly : ( adv )** بطور جامع : وسیع نظر سے : اجمالی نظر سے : غیر محجوبانہ : از روئے بے نزاکتی ۔

**Broadness : ( n )** کشادگی : جامعیت : چوڑائی : کھردرا پن : گھٹیا پن : بے لطافتی ۔

**Broadsheet : ( n )** کاغذ کا بڑا تختہ جو ایک ھی طرف چھپا ہو : ایک رخا چھپا ہوا بڑا کاغذ ۔

**Broadside : ( n )** (۱) ( جہاز رانی )جہاز کا پہلو جو پانی کی سطح سے اوپر رہتا ہے۔ (۲) جنگی جہاز کی توپ کا ایک طرف نصب ہونا یا ایک ھی وقت میں داغنا ۔ (۳) کسی چیزکی چوڑی سطح جو کہیں سے مڑی تڑی نہ ہو ۔(٤) وہ تختہ کاغذ جس کے ایک یا دونوں رخ پر چھپائی ہو اور جسے ڈاک میں ڈالنے کے لئے تہ کیا گیا ہو ۔ (٥) گالیوں اور لعنت ملامت کی بوچھاڑ۔ (٦) کسی فلم یا ٹیلی ویژن کےسیٹ پر اجالا کرنے کے لئے روشنیوں کا سیلاب ۔ (۷) Broad sheet

**Broadside on / Broadside to :** جہاز کا اگلا رخ پورے طور پر نشانے کی طرف مڑا ہونا ۔

**Broadside : ( a )** (۱) ایک رخ کی طرف مڑا ہوا ۔ (۲) چھپے ہوئے کاغذ کے ایک طرف رکھا ہوا ۔

**Broadside : ( v )** (۱) جہاز کے ایک ھی رخ سے توپ داغنا ۔ (۲) جہاز کا بازو کی طرف سے بڑھنا ۔ (۳) بغیر کسی ہدف کا انتخاب کئے ہوئے آگے بڑھنا یا چلنا ۔

**Broadside : ( adv )** (۱) ایک بوچھاڑپن : سب ملکر ۔ (۲) اٹکل پچو : اوٹ پٹانگ ۔ (۳) بغیر کسی مقصد کے انتخاب کئے ہوئے۔ (٤) متن کے عام رخ پر عمودی طور پر چھپا ہوا ۔

**Broadside on position :** ( طبیعیات ) سیدھی وضع ۔

**Broadsider : ( n )** یک رخے چھپے ہوئے کاغذ کے تختوں کو جمع کرنے والا ۔

**Broadsword : ( n )** (۱) چوڑی تلوار ۔ (۲) ( جمع میں ) چوڑی تلواروں سے مسلح لوگ ۔

**Broadway : ( n )** (۱) کشادہ کھلی سڑک ۔ (۲)نیویارک کی ایک سڑک ۔ (۳) انگلستانی کلیسا کے وہ روحانی رھنما جو اس کی بنیاد کو کشادہ کرنے کے حق میں تھے ( ڈرائڈن نے اس معنی میں استعمال کیا ہے ) ۔

**Brob : ( n )** وہ خاص قسم کی سلاخ جو کسی چیز کے سہارے پر رکھی ہوئی کڑی کے آخر میں اس کو پھسلنے سے روکنے کے لئے لگادی گئی ہو ۔

**Brobdingnag : ( n )** سوئفٹ ( Swift ) کی کتاب Gulliver's Travels کا ایک خیالی ملک جہاں ہرچیز عظیم پیمانے پر یا عظیم الجثہ تھیں ؛ عظیم ۔

**Brobdingnagian : ( a )** Brobdingnag کا باشندہ ؛ دیو ؛ دیو زادوں کا سا ۔

**Brocade : ( n )** دیبا ؛ کامدانی ؛ جامہ دار ؛ زربفت ؛ کمخواب ۔

**Brocade : ( v )** ابھرا ہوا کام کرنا ؛ زری کا کام کرنا ؛ منبت کاری کرنا ؛ دیبا یا زربفت بنانا ۔

**Brocaded : ( a )** زرسے بنا ہوا ؛ کمخواب کی طرح آرائش کیا ہوا ؛ کمخواب کا لباس پہنے ہوئے ۔

**Brocard : ( n ) [ F. ]** (۱) ( قانون ) ابتدائی اصول یا اصول موضوعہ ۔ (۲) چبھنے والی تقریر ؛ قوانین فزیکسی ؛ ضرب المثل ؛ تہدید؛ استہزا ۔

**Brocatella : ( n ) [ It. "broccatello" ]** (۱) نقلی کمخواب جو پردہ یا غلاف یا پوشاک بنانے کے مصرف میں آئے ۔ (۲) دیکھو Brocatello ( گولیاں جس میں قسم قسم کی رنگین تحریریں ہوں ) ۔

**Brocatello : ( n ) [ It."broccatellodi Siena" ]** رنگین یا رنگین ریشےدار گولیاں ۔

**Broccoli / Brocoli : ( n ) [ It. "broccoli" ]** پھول گوبھی کی ایک قسم ۔

**Broch/ Brogh/Brough : ( n ) [ ON."borg" ]** ( باستا شناسی ) ماقبل تاریخ کی ایک عمارت جو ایک قسم کے گول مینار کی طرح تھی اور جس کے اندر انسان کے رھنے کی کوٹھریاں تھیں ۔ اس قسم کی عمارتیں Orkney اور Shetland اور اسکاٹ لینڈ میں پائی جاتی ہیں ۔

**Brochantite : ( n ) [ f. Brochant de Villiers, a French mineralogist** ایک معدنی شئے جس کا نام [Brochant de Villiers پر رکھا گیا ہے ۔

**Brochure : ( n ) [ F. "brocher" ]** چند اوراق کا ایک مختصر مطبوعہ رسالہ جس کے اوراق باہم سلے ہوئے ہوں ؛ رسالہ ؛ کتابچہ ؛ پمفلٹ ۔

**Brock : ( n ) [ OE."broc" ]** (۱) بجّو جو بدبودار ہو ۔ (۲) ایک گندہ بری مہک والا شخص ۔

**Brocket : ( n ) [ F. "brocart", "broqart" ]** (۱) ہرن کا دو سال کا بچہ جس کو سینگ نکل رہا ہو ۔ (۲) برازیل کے ہرنوں کی ایک قسم جس کے سینگ چھوٹے چھوٹے ہوں ۔

**Brod : ( n ) [ ON. "broddr" ]** (۱) آنکس ۔ (۲) کانٹا ؛ آنکس کی چبھن ۔ (۳) گول سروں والی کانٹی جو لوہار بناتے ہیں ۔

**Brod : ( v )** آنکس چبھانا ؛ چبھانا ۔

**Broderer : ( n )** لندن شہر کی تجارتی کمپنیوں کا نام ۔

**Brog : ( n ) [ of uncertain origin ]** (۱) سوراخ کرنے یا چبھانےکا ایک آلہ ؛ تکوا ۔ (۲) تکوا سے بنایا ہوا سوراخ ۔ (۳) ایک چھوٹی چھڑی جو زمین میں دھنس سکے ۔

**Brog : ( v )** (۱) چبھونا ؛ تکوا گڑانا ؛ بھونکنا ۔ (۲) کانٹے کے ذریعہ ایل مچھلی پھنسانا ؛ شکار کرنا ۔

**Brogan : ( n ) [ It. dim. of "brog" ]** سخت مضبوط قسم کا جوتا ۔

**Broggerite : ( n ) [ Sw."broggerit" f. W.C. Brogger, Norw.mineralogist ]** ایک قسم کا پتھر ، مثل اورانینیٹ ( Uraninite ) ' ( کیمیا ) بروگیرانیٹ ۔

**Broggle : (v)** کانٹے کے ذریعہ ایل مچھلی کا شکار کرنا ۔

**Brogue : ( n ) [ O. Ir."broce" ]** (۱) آئرستان اور اسکاٹستان کے بے کمائے ہوئے چمڑے کا موٹا جوتا ۔ (۲) گولف کھیلنے کا موزہ ۔ (۳) پن روک موزہ ۔

**Brogue : ( n )** دیہاتی لہجہ خاص کر آئرستان میں ۔

**Brogue : ( v )** دیہاتی لہجہ میں بولنا ۔

**Broiden : ( a )** ملا کر بنا ہوا ؛ گندھا ہوا ؛ بڑی مہارت و ہوشیاری سے تیار کیا ہوا ۔

**Broil : ( n ) [ F. "brouiller" ]** ہنگامہ ؛ دنگا ؛ جھگڑا ؛ فساد ۔

**Broil : ( n ) [ OF."brullir" ]** (۱) سخت گرمی ؛ سخت گرمی کی حالت ۔ (۲) بھنا ہوا گوشت ۔

Broil : ( v ) [ OF. "bruillir" ] (۱) گوشت بھوننا یا کباب لگانا : سیخوں پر بھوننا ۔ (۲) گوشت کا گریل بنانا ۔ (۳) جھلسنا : گرم کرنا ۔ (٤)بہت گرم ہونا (۵) دھوپ سے تپنا یا بھن جانا یا تپانا ۔

Broil : ( v ) [ F. "brouille" ] (۱) دنگا فساد میں مبتلا ہو جانا یا کرنا ۔ (۲) جھگڑا کرانا ۔ (۳) جھگڑے میں پھنسا دینا ۔ (٤) درھم برھم کرنا ۔

Broiler : ( n ) (۱) بھوننے والا یا جو چیز بھونی جاتی ہو ۔ (۲) بہت ھی گرم دن : جھلسانے والا دن : تپتا ھوا دن ۔ (۳) مرغی کے بچےکا گوشت ( بھوننے کے لئے ) ۔

Broiler : ( n ) جھگڑا فساد کرنے والا / کرانے والا : درھم برھم کرنے والا ۔

Broiling : ( n ) تپانے کا کام : گریل بنانے کا کام ۔

Broilingly : ( adv) تپاتے ہوئے' تپا کر : بھون کر ۔

Broke : ( v ) [ f.BROKER ] دلالی کا کام کرنا : دلال بننا ۔

Broke : ( n ) [ OE."broc" ] (۱) ٹوٹا ھوا : شکستہ ۔ (۲) چھوٹے بالوں کی پشم ۔ (۳) وہ کاغذ جو تیار ھوتے وقت مصرف کے قابل نہ رھے ۔ (٤) ( جمع ) حاشیہ ۔ (۵) نقص دار پتوں کا گھٹیا درجہ کا تمباکو ۔

Broke : ( n ) [ ME. alter. of "broken" ] (۱) ٹوٹا ھوا : برخاست کیا ھوا : برطرف کیا ھوا ۔ (۲) قلاش : دیوالیہ : بالکل قلاش ۔ (۳) خاص کاموں کے لئے سدھایا ھوا تربیت یافتہ جانور ۔ (٤) زبردستی مطابقت پیدا کیا ھوا ( آدمی ) ۔

Broken : ( a ) (۱) ٹوٹا ھوا : شکستہ : چور چور ۔ (۲) پھٹا ھوا ۔ (۳) ھڈی ٹوٹی ھوئی : جلد پھٹی ھوئی ۔ (٤) ریزہ ریزہ ۔ (۵) تھکا ھوا : خستہ حال : چور چور ۔ (٦) مصیبتوں سے احساسات میں کچلا ھوا : مجروح : پشیماں : نیچا دکھایا ھوا : ذلیل کیا ھوا ۔ (۷) دیوالیہ : قلاش ۔ (۸) پالتو : سدھایا ھوا ۔ (۹) توڑا ھوا : خلاف ورزی کیا ھوا : غیر سالم ۔ (۱۰) شکستہ حرف : ھزیمت یافتہ ۔ (۱۱) پارہ پارہ : غیر متعلق : پیوند دار ۔ (۱۲) جدا جدا : خلل ڈالا ھوا ۔ (۱۳) نحوی طور پر نا مکمل ۔ (۱٤) توڑ کر نکالا ھوا : الگ کیا ھوا ۔ (۱۵) ھلکا کیا ھوا ( دوسرے رنگوں کے ملانے سے) ۔ (۱٦) ( کاغذ ) ناھموار قسم کا ۔

Broken ale : ( n ) بچی کھچی شراب ۔

Broken backed : ( a ) (۱) پست : شکستہ ۔ (۲) ( جہاز رانی ) جہاز کی وہ حالت جس میں اس کا ڈھانچہ اتنا ڈھیلا ھو جائے کہ وہ دونوں کناروں سے جھک جائے ۔

Broken bellied / Broken bodied : ( a ) ھرنیا کا مریض : فتق کا مریض ۔

Broken clan : ( n ) وہ قبیلہ جس کا ایسا سردار نہ ھو جو قبیلہ کے لوگوں کی نیک چلنی کی ضمانت دے سکے ۔

Broken English : ( n ) ٹوٹی پھوٹی غلط سلط انگریزی ۔

Broken family : ( n ) ( سماجیات ) شکستہ خاندان ۔

Broken ground : ( n ) ناھموار زمین ۔

Broken-hearted : ( a ) شکستہ دل : نا امید ۔

Broken-heartedly : ( adv) شکستہ دلی سے ۔

Broken-heartedness : ( n ) شکستہ دلی ۔

Broken Hill skull : ( n ) ( تاریخ ) ( بروکن ھل ، روڈیشیا کا ایک مقام ) بروکن ھل کی کھوپڑی ۔

Broken kneed : ( a ) ٹھوکر کھا جانے سے ٹخنا ٹوٹا ھوا ۔

Broken line : ( n ) ( ریاضی ) شکستہ خط ۔

Broken man : ( n ) (۱) مریل سا : نامراد ۔ (۲) ( اسکاٹش قانون ) قانون کی حمایت سے محروم : راندۂ قانون ۔

Broken meat : ( n ) بچا کھچا کھانا یا گوشت ۔

Broken money : ( n ) خوردہ : ریزگاری ۔

Broken number : ( n ) کسر ۔

Broken series : ( n ) ( ریاضی ) شکستہ سلسلہ ۔

Broken sleep : ( n ) اچاٹ نیند ۔

Broken tale : ( n ) ادھورا قصہ ۔

Broken tea : ( n ) چائے کا بردہ : چائے کا چورا ۔

Broken water : ( n ) چھوٹی چھوٹی موجیں ۔

Broken weather : ( n ) گھڑی گھڑی بدلنے والا موسم ۔

Broken wind /Broken-wind : ( n ) گھوڑوں کا وہ لاعلاج مرض جو اسے تھکاوٹ برداشت کرنے کے نا قابل بنا دیتا ھے ۔

Broken-winded : (n) ناکارہ گھوڑا ( پھیپھڑوں کی خرابی سے )۔

Brokenly : ( adv ) رہ رہ کر ؛ ھچکولے کے ساتھ ؛ جھٹکے کے ساتھ ۔

Brokenness : ( n ) شکستگی ۔

Broker : ( n ) [ Anglo F. "brocour" ] (۱) دلال ؛ ایجنٹ ؛ کباڑی ۔ (۲) قرق شدہ مال کا بیچنے والا ۔ (۳) نیلام کا مال بیچنے والا ۔ (٤) پرانا فرنیچر اور سامان بیچنے والا ۔ (٥) قاصد ؛ ترجمان ؛ پیامبر ۔

Money broker : ( تجارت ) دلال زر ۔

To false knaves need no broker : جھوٹے بدمعاشوں کو دلال کی ضرورت نہیں ۔

Broker agent : ( n ) ( تجارت ) دلال ایجنٹ ۔

Brokerage : ( n ) دلالی ؛ دستوری ؛ دلال کا کمیشن ؛ مزد دلالی ؛ حق العمل ۔

Brokerage on war risk : ( تجارت ) دلالی برجنگی خطر ۔

Broker's note : ( n ) ( تجارت ) دلال کا رقعہ ۔

Broking : ( n ) (۱) دلالی ؛ سٹّابازی ؛ سمساری ۔ (۲) پست ؛ لئیم ؛ خسیس ۔

Brolly : ( n ) چھاتا ۔

Broma : ( n ) [ Gr. ] (۱) وہ غذا جو چبا کر کھائی جائے ؛ (۲) چاکلیٹ سے بنی ھوئی کھانے کی چیز ۔

Bromal : ( n ) [ f. BROM-INE + AL-COHOL ] ایک کیمیاوی برومین کا مرکب جو الکحل سے بنتا ھے ۔

Bromate : ( n ) برومك ایسڈ کا نمك ؛ ( کیمیا ) برومیٹ ۔

Bromatology : ( n ) [ Gr. "bromato +logia" ] (۱) غذا کے بارے میں مضمون ۔ (۲) علم الغذا ۔

Brome : ( n ) [ Gr. "bromos" ] برومین کا فرانسیسی نام ۔

Brome : ( n ) [ Gr."bromos" ] جئی کی قسم کی ایک گھاس ۔

Brome-grass : ( n ) جئی کی قسم کی ایک گھاس ۔

Bromeliaceous : (a) پودوں کی ایک ذات کے متعلق ۔

Bromic : ( n ) برومین کا کیمیاوی مرکب ۔

Bromic acid : ( n ) برومین کا تیزاب ۔

Bromic silver : ( n ) ایک معدنی شئے جس میں برومین اور چاندی رھتی ھے ۔

Bromide : ( n ) (۱) ایک معمولی وبال جان آدمی ؛ ایک فرسودہ فقرہ ؛ رسم پرستی ۔ (۲) ( کیمیا ) برومائڈ ۔

Bromide paper : ( n ) ( کیمیا ) برومائڈ کا کاغذ ۔

Bromidrosis : ( n ) [ Gr. "bromos" + "idros" ] پسینے کی گلٹیوں کی ایک بیماری۔

Brominate : ( v ) ( کیمیا ) برومینانا ۔

Brominated : ( a ) وہ مرکب جس میں برومین شامل ھو یا ڈالا گیا ھو ۔

Bromination : ( n ) ( کیمیا ) برومینانا ۔

Bromine : ( n ) [ F. "brome"+ - INE ] (۱) ایک قسم کا غیر معدنی عنصر جو مختلف مرکبات میں استعمال ھوتا ھے ۔ (۲) ایک سرخی مائل تیز زھریلا غلیظ رقیق جس کی تیز بو ھوتی ھے ۔

Bromism : ( n ) برومین کے استعمال سے پیدا ھونے والی حالت۔

Bromite : (n) دیکھو Bromic Silver

Bromize / - ise : ( v ) (۱) برومین شامل کرنا ، داخل کرنا یا اس سے مرکب بنانا ۔ (۲) برومین لگانا ۔ (۳) ( فوٹوگرافی میں ) برومین یا برومائڈ سے فوٹو پلیٹ تیار کرنا ۔

Bromo-/ Brom- : جزو ترکیبی بمعنی برومین ۔

Bromoform : ( n ) کلوروفارم کی طرح کا ایک مرکب ۔

Bromyrite : ( n ) Bromic Silver دیکھو

Bronchadene : ( n ) نرخرے کا ایک غدود ۔

Broncharctia : ( n ) قصبے کا تنگ ہو جانا ۔

Bronchia : ( n ) [ Gr. "brogchia " ] قصبے یا نرخرے کی دو نالیاں ۔

Bronchial / Bronchic : ( a ) نرخرے کی نالی سے متعلق ۔

Bronchially : ( adv) نرخرے کی نالی سے ہو کر ۔

Bronchiarctia : ( n ) نرخروں کی نالی کا تنگ ہو جانا ۔

Bronchiectasis : ( n ) نرخروں کی نالیوں کا پھیل جانا ۔

Bronchio- / Bronchi : جزو ترکیبی بمعنی دو نرخروں میں سے ایک ۔

Bronchio - crisis : ( n ) کالی کھانسی وغیرہ کا دورہ ۔

Bronchio-pneumonia : ( n ) پھیپھڑوں کا ورم جو نرخرے کی جھلی سے شروع ہوتا ہے ۔

Bronchio- pulmonary : ( a ) نرخرے اور پھیپھڑے سے متعلق ۔

Bronchiole : ( n ) [ L. "bronchiola" ] (۱) نرخرے کی باریک نالی ۔ (۲) ( لسانیات ) قصیبی ۔

Bronchitic : (a) قصبی ورم سے متعلق ۔

Bronchitis : ( n ) [f. "bronchi"+ - ITIS ] نرخرے کی نالیوں کا ورم ۔

Broncho-pneumonia : ( n ) نرخرے کی نالیوں کا ورم ۔

Bronchocele : ( n ) [ Gr. "bronchos+cele " ] ورقی غدود کا ورم ۔

Bronchophonic : ( a ) نرخرے کی آوازوں کو سننے سے متعلق ۔

Bronchophony : ( n ) [ Gr. "bronchos+ phonia" ] نرخرے میں پیدا ہونے والی آوازوں کو سننا ، اسٹیتھسکوپ کے ذریعہ ۔

Broncholith : ( n ) قصبے کے غدود میں کیلسیم کا جمع ہو جانا ۔

Bronchorrhoea : ( n ) پرانا قصبی ورم ۔

Bronchotome : ( n ) [ Gr. "bronchos+tomos" ] نرخرے کی جراحی میں استعمال ہونے والا چاقو یا قینچی ۔

Bronchotomist : ( n ) (۱) قصبے کی نالیوں پر عمل جراحی کرنے والا ۔ (۲) ( مزاحاً ) خونی ؛ ظالم ؛ سفاک ؛ قاتل ۔

Bronchotomy : ( n ) [ Gr."bronchos+tomia " ] قصبے کی نالیوں پر عمل جراحی ۔

Bronchus : ( n ) آواز کی دو نالیوں میں سے ایک نالی : ( لسانیات ) قصیب ۔

Bronco : ( n ) [ Sp.] نیم وحشی گھوڑا یا عام گھوڑا اور جنگلی گھوڑے کی دوغلی نسل ۔

Bronteon / Bronteum : ( n ) [ Gr. "brontion" ] قدیم رومی اور یونانی تھیٹر میں آواز کی نقالی کا ایک طریقہ ۔

Brontology : ( n ) [ Gr. "bronte + logia" ] موسمیات کا وہ حصہ جو رعد سے بحث کرتا ہے ۔

Brontosaurus : ( n ) [ mod. L. ] ایک بہت بڑا چوپایہ رینگنے والا جانور جو گھاس پات کھاتا تھا ۔

Brontothere : ( n ) یک ناپید سم دار دودھ پلانے والا جانور جو ہاتھی اور تاپیر سے مشابہ ہوتا تھا اور اکثر اس کے سینگ ہوا کرتے تھے ۔

Bronx : ( n ) [ f. the Bronx, borough of New york ] (۱) ایک قسم کا کاک ٹیل ( Cock tail ) ۔ (۲) امریکہ کے شہر نیویارک کا ایک حصہ ۔

Bronze : ( n ) [ It. "bronzo " ] (۱) کانسی ؛ ٹن اور تانبے کا ممزوج ؛ کانسا ۔ (۲) کانسہ کا مجسمہ وغیرہ ۔ (۳) کانسی کا رنگ ۔ (٤) کانسی کا سا ۔ (٥) ایک فلزی سفوف جو رنگنے اور نقاشی کرنے وغیرہ میں کام آتا ہے ۔ (٦) کانسے کا بنا ہوا ؛ کانسےکے رنگ کا ۔ (۷) بڑی قسم کا پیلو ( فیل مرغ ) جس کے پر بھورے ہوتے ہیں ۔ (۸) ایک قسم کا سکہ ۔

Aluminium bronze : المونیم اور تانبے کا ایک مرکب ۔

Phosphor bronze : کانسے یا تانبے کا مرکب جس میں تھوڑا فاسفورس ملا ہوتا ہے ۔

Bronze : ( a ) [ F "bronzer" ] (۱) کانسے کے رنگ کا ؛ کانسے کا بنا ہوا ۔ (۲)گہری گونجنے والی ( آواز ) ؛ بےشرم ؛ گستاخ ۔

Bronze : ( v ) [ F. "bronzer" ] (۱) کانسے کے رنگ کا ہو جانا یا کرنا ۔ (۲) کانسے کا سا رنگ دینا ۔ (۳) دھوپ سے سانولا ہوجانا ۔ (٤) (مجازاً ) بے حس اور بے حیا بنا دینا ؛ سخت بنا دینا ۔

Bronze age : ( n ) برنجی عہد ؛ کانسے کا عہد ؛ کانسی جگ ۔

Bronze age barrow : برنجی عہد کی قبر ؛ ( تعمیرات ، تاریخ ) کانسے کے دور کا استوپ ۔

Bronze collar : ( n ) ( تاریخ ، اثریات ) کانسے کی ہنسلی ۔

Bronze cross : ( n ) گرل اسکاؤٹ ؛بہادری کے لئے دیا جانے والا سب سےاونچا انعام ۔

Bronze Culture : ( n ) ( تاریخ ) برنجی عہد کی تہذیب ؛ کانسے کی تہذیب ۔

Bronze figure : ( n ) ( تاریخ ) کانسے کی مورتی ۔

Bronze man : ( n ) کانسے کے عہد کا انسان ۔

Bronze period : ( n ) ما قبل تاریخ کا ایک زمانہ جس دوران ہتھیار وغیرہ کانسے کے بنائے جاتے تھے ۔

Bronze powder : ( n ) ایک فلزی سفوف ( پیتل ، تانبا یا ٹن کا ) جو رنگنے چھاپنے وغیرہ میں کام آتا ہے ۔

Bronze smith : ( n ) کانسے کا کام کرنے والا ۔

Bronze yellow : ( a ) ( کیمیا ) کانسی پیلا ۔

Bronzed : ( a ) (۱) کانسے جیسا ۔ (۲) کانسے کے رنگ کا ہو جانا ؛ سانولا ہو جانا ۔

Bronzed skin : ( n ) ایک قسم کی بیماری جس میں چمڑے کا رنگ کانسے کا سا ہو جاتا ہے ۔

Bronzing : ( n ) ( کیمیا ) کانسیانا ۔

Bronzing powder : ( n ) ( کیمیا ) کانسی سفوف ۔

Bronzite : ( n ) ایک قسم کی دھات جس میں کانسے کی سی چمک ہوتی ہے ۔

Bronzy : ( a ) کانسے کے رنگ کا ؛ کانسے کی طرح کا ۔

Broo : ( n ) [ OF."bro", "breu" ] شوربا ؛ یخنی ۔

Brooch : ( n ) [ ME. "broche" ] جڑاؤپن ؛ بروچ ۔

Penannular brooch : ( تاریخ ، اثریات ) چھلے کی شکل کا بروچ ۔

Brood : ( n ) [ OE."brod" ] (۱) انبوہ ؛ جھنڈ ؛ ڈھیر ( پرندوں اور جانوروں کا اور حقارت سے آدمیوں کے بچے کے لئے ) ۔ (۲) چینگی پونے؛ جھول ۔ (۳) نسل ؛ ذات ۔(٤) صدف ماہی کا دوسرے سال میں انڈے دینا ۔ (٥) ( معدنیات ) خام دھات کا غیر کارآمد حصہ جو ذرا بھاری قسم کا ہوتا ہے ۔ (٦) کوئی ایک طرح کی چیز ( خاصیت اور شکل کے لحاظ سے ) کا مجوعہ ۔

Brood : ( v ) (۱) سینا ؛ انڈے سینا ۔ (۲) منصوبہ باندھنا ۔ (۳) گھڑنا ۔ (٤) چھاجانا ۔ (٥) (غصہ وغیرہ کو ) دماغ میں لئےرهنا / پرورش کرنا ۔ (٦) سوچتے رہنا ؛ اداسی اور افسردگی کا دماغ پر طاری رہنا ۔ (۷) سود کا بڑھتا جانا ۔ (۸) گھونسلے میں آرام سے پڑے رہنا ۔

Brood-hen : ( n ) انڈے سینے والی مرغی ۔

Brood-mare : ( n ) وہ گھوڑی جو بچہ دینے کے لئے رکھی جاتی ہے ۔

Brood-matron : ( n ) پالتو مادہ جانور جو بچہ دینے کے لئے پالا جائے ۔

Brood- parasitism : ( n ) پرندوں کی طفیلی حرکت ، یعنی دوسرے پرندوں کے گھونسلے میں انڈے دیتے ہیں اور بچوں کو اسی کے حوالے چھوڑ دیتے ہیں ۔

Brood-stock : ( n ) جانور کی وہ تعداد جو افزائش نسل یا نئی نسل کے لئے خاص جگہ رکھی جائے ۔

Broodiness : ( n ) ( مرغی وغیرہ کا ) کڑکپن ۔

Brooding : ( a ) (۱) سینے والی ۔ (۲) سوچ میں مبتلا رہنے والی / والا ۔

Broody : ( a ) (۱) کڑك ( مرغی ) ۔ (۲) مغموم ۔ (۳) انڈے سینے والا / والی ۔

**Broody coop : ( n )** وہ چھوٹا تنگ پنجرا جس میں مرغی کو کڑک توڑنے کے لئے رکھا جائے ۔

**Brook : ( n ) [ OE. "broc" ]** نالا : ندی : چشمہ ۔

**Brook : ( v ) [ OE. "brucan" ]** (۱) فائدہ اٹھانا ۔ (۲) برداشت کرنا : جھیلنا : سہنا ۔

**Brook : ( n )** کالک : پھلیا ۔

**Brook-ouzel / Brook-runner : ( n )** یک قسم کا پودا ۔

**Brook-trout : ( n )** نالا : ندی میں پائی جانے والی مچھلی ۔

**Brooked : ( a )** گندہ ۔

**Brookite : ( n ) [ f. H. J. Brooke, mineralogist ]** ایک قسم کی معدنی شئے جس کا نام Brooke پر رکھا گیا ہے ۔

**Brooklet : ( n )** چھوٹا نالا ' چھوٹا چشمہ –

**Brooklime : ( n ) [ ME. "Brok-lemok" ]** نیلے پھول کا ایک پودا : جل کمبی ۔

**Brooklynese : ( n )** نیویارک کی گنوارو بولی ۔

**Brooky : ( a )** چشموں ، ندیوں سے بھرا ہوا ۔

**Brool : ( n ) [ Gr. "brull" ]** بھنبھناھٹ : بڑبڑاھٹ ۔

**Broom : ( n ) [ OE. "brom" ]** (۱) سینک کی قسم کی ایک جھاڑی -(۲) ایک قسم کی جھاڑی جس کے پھول زرد ہوتے ہیں ۔ (۳) جھاڑو ۔

A new broom sweeps clean : نیا نوکر مارے ہرن : نیا نمازی مسجد کے دروازے ۔

New broom : نیا نوکر جو کام میں مستعد ہو ۔

**Broom : ( v )** (۱) جھاڑو دینا : صاف کرنا : جھاڑو لگانا ۔(۲) جہاز کا پیندا صاف کرنا ( گھونگے وغیرہ سے )۔

**Broom-bush : ( n )** ایک قسم کی جھاڑی ۔

**Broom cod : ( n )** Broom -bush کا بیج ۔

**Broom corn : ( n )** باجرا جس کے گچھوں سے جھاڑو بنتی ہے ۔

**Broom cypress : ( n )** ایک قسم کی جھاڑی ۔

**Broom grass : ( n )** ایک قسم کی گھاس ۔

**Broom rape : (n) [ med. L. "Rapum genistae" ] :** طفیلی بیل : علقی بیل جو Broom پر چڑھے ۔

**Broom sedge : ( n )** ایک قسم کی گھاس ۔

**Broom squire : ( n )** New Forst کے وہ لوگ جو جھاڑو بنا بنا کر گذر کرتے ہیں ۔

**Broom stick : ( n )** جھاڑو کا دستہ ۔

To marry over the broom stick : جھوٹ موٹ کی شادی کرنا ( جس میں فریقین جھاڑو کو پھاندتے ہیں ( To jump the besam ) ۔

**Broom tail : ( n )** (۱) ( گھوڑے کی ) گھنی دم ۔ (۲) گھوڑے کی ایک گھٹیا قسم کی ذات جس کا قد چھوٹا ہوتا ہے اور جو جنگلی اور بغیر سدھایا ہوا ہوتا ہے ۔

**Broom weed : ( n )** (۱) امریکہ کا ایک پودا جس کی پتی سےشراب بناتے ہیں ۔ (۲) ایک قسم کی جھاڑی جس میں چھوٹے سفید پھول ہوتے ہیں ۔ (۳) ایک پودا جس سے جھاڑو بنائی جاتی ہے۔

**Broomy : ( a )** ایک قسم کی سینک کی جھاڑی سے بھرا ھوا ۔

**Broose : ( n )** شمالی اسکاٹستان میں قصباتی شادی کی ایک رسم جس میں نوجوان شرکاء کے درمیان دوڑ کا مقابلہ ہوتا ہے اور یہ دوڑ دلھن کے گھر سے دولھا کے گھر تک لگائی جاتی ہے ۔

**Broozeled . ( a )** چور چور : ٹوٹا ہوا ۔

**Brose : ( n ) [ mod. Sc. "browes" ]** ولائتی جو کی دلیا جو دودھ کے ساتھ ملا کر پکائی جائے ۔

Athole brose : وھسکی اورشھد کا ایک مخلوط ۔

Pease brose : مٹر کا دلیا ۔

**Brosy : ( a ) [ brose + - y ]** موٹا : پھولا ہوا ( شکل و صورت میں )۔

**Broth : ( n ) [ OE."broþ" ]** یخنی : شوربا ۔

A broth of a boy : (۱) ( مجازاً ) اپنی قسم کی نمایاں چیز ۔ (۲) غیر منظم ؛ ہنگامہ آفریں یا پر شور چیز ۔

Broth culture : ( n ) شورباشی کشت ۔

Brothel : ( n ) چکلہ ؛ قحبہ خانہ ۔

Brothel - house : ( n ) قحبہ خانہ ؛ چکلہ ۔

Brother : ( n ) [ Gr. "phrater" ] (۱) بھائی ۔ (۲) برادری والا ۔ (۳) رفیق ۔ (٤) ساتھی ؛ یارغار ؛ ہم پیشہ ؛ ہم مذہب ؛ ہم جنس ؛ ہم وطن ۔ (٥) راہبوں کے طبقے کا رکن ؛ وہ شخص جو کسی مذہبی سلسلہ کا رکن ہو مگر پادریوں کے سلسلہ میں شامل نہ ہو ۔ (٦) بعض انجمنوں کے عہدیدار ۔ (۷) ( عامیانہ ) بھائی ؛ مردک ؛ شخص ۔

A man and brother : ہم جنس بھائی خاص کر حبشی غلاموں کے لئے کہا جاتا ہے ۔

Half-brother : سوتیلا بھائی ۔

The orethren : انجیل میں قدیم عیسائی کلیسا کا رکن ۔

Brother : ( v ) (۱) بھائی بنانا ۔ (۲) کسی کو بھائی کہہ کر پکارنا ۔ (۳) کسی کا بھائی بن جانا ۔ (٤) کسی برادری میں شامل کرنا ۔

Brother consanguineum : (n) ایک جدی بھائی ؛ وہ سوتیلے بھائی جن کا باپ ایک ہو ۔

Brother-german : ( n ) سگا بھائی ؛ اپنا بھائی ؛ حقیقی بھائی ۔

Brother-in-arms : ( n ) ایک قریبی ساتھی خاص کر فوجی ملازمت کا ۔

Brother-in law : ( n ) (۱) سالا بہنوئی ؛ برادر نسبتی ۔ (۲) ہم زلف ؛ ساڑھو ؛ نندوئی ۔

Brother interjection : ( n ) ندایہ جو جذبے کی شدت کو ظاہر کرتا ہے ۔

Brother Jonathan : ( n ) امریکہ کے مرد باشندے کا پکارو نام ۔

Brother uterine : ( n ) اخیافی بھائی ؛ وہ سوتیلے بھائی جن کی ماں ایک ہو ۔

Brother- wort : ( n ) ایک قسم کا پودا جس کی پتیاں بہت خوشبودار ہوتی ہیں اور مصالہ کے طور پر استعمال ہوتی ہیں ؛ بن جوائن ۔

Brotherhood : ( n ) (۱) بھائی کا رشتہ ۔ (۲) بھائی بندی ۔ (۳) برادری ۔ (٤) بھائی چارا ۔ (٥) اپنایت ۔ (٦) باہری امداد کی برادری ۔ (۷) ہم خیالی ؛ ہم عقیدگی ۔ (۸) ٹریڈ یونین ؛ مزدوروں کی انجمن ۔ (۹) ہم پیشہ لوگ ۔ (۱۰) مشترک مفاد یا خصوصیات کے لوگوں کا باہمی رشتہ ۔ (۱۱) اخوت ۔

Brotherless : ( a ) بے برادر ۔

Brotherliness : ( n ) بھائی چارا ۔

Brotherly : ( a ) برادرانہ ؛ مہربان ؛ شفیق ۔

Brotherly : ( adv ) برادر دار ؛ مثل بھائی ؛ بھائی کی طرح ۔

Brothership : ( n ) (۱) برادری کا رشتہ ۔ (۲) بھائی ہونے کا رشتہ ۔ (۳) برادری ۔

Brouette : ( n ) [ OF."bouete", "broete" ] ایک قسم کا رکشا جو سترھویں اور اٹھارھویں صدی میں انگلستان میں استعمال ہوتا تھا اور جسے آدمی کھینچتے تھے ۔

Brough : ( n ) [ ON." borg" ] (۱) ہالہ ۔ (۲) کسی درخشاں جسم کی چاروں طرف کا نورانی حلقہ ۔

Brougham : ( n ) [f. Lord Brougham ] (۱) ایک قسم کی بند گھوڑا گاڑی جسے ایک گھوڑا کھینچتا ہے ۔ (۲) برقی قوت سے چلنے والی ایک سیڈان گاڑی ۔

Brougham landaulet : ( n ) ایک قسم کی بند گاڑی جس کی چھت کھلتی اور بند ہوتی ہے ۔

Brought : ( a ) لایا ؛ لایا ہوا ؛ Bring کا ماضی مطلق ۔

Brought down : ( a ) ( تجارت ) B/d یعنی سابق لایا گیا ( س / ل ) ۔

Brought forward : ( a ) ( تجارت ) B / fd. یعنی آگے لایا گیا ( آ / ل ) ۔

Brouhaha : ( n ) [ Heb. "barakh habba" ] (۱) انسان کے بولنے کی ملی جلی ناقابل فہم آوازیں ؛ ہوہلا ۔ (۲) ضرورت سے زیادہ شہرت ؛ اشتہار یا جوش ۔

Brouillon : ( n ) [ F. "brouiller" ] کچا خاکہ ؛ کچا مسودہ ؛ ابتدائی خاکہ ۔

Brow : ( n ) [ OTeut. " bru-s" ] (۱) بھوں : ابرو -
(۲) پیشانی : جبیں -
(۳) پہاڑی کی چوٹی جس پر سڑک گذرتی ہو -
(٤) کنارا : چھجا ( پہاڑی وغیرہ کا ) -
(٥) ( کوئلےکی کان ) کوئلے کے رخ کی سرنگ ، اس کنارے سے اس کنارے تک -
(٦) ذہنی صلاحیت اور خوبی -

To knit / bend one's brows : ناک بھوں چڑھانا : چیں بجبیں ہونا -

Brow : ( n ) [ ON. "bru" ] ( جہاز رانی ) جہاز کا زینہ : تختوں کا ڈھالو راستہ : زینہ -

Brow-ague : ( n ) درد شقیقہ : آدھا سیسی -

Brow-antler : ( n ) ہرن کے سینگ کی پہلی شاخ -

Brow band : ( n ) ( تاریخ ، اثریات ) پیشانی کا زیور : سرا سری -

Brow-beat : ( v ) ڈانٹنا : دھمکانا؛ گھڑکنا : ستانا ' توہین کرنا -

Brow-beater : ( n ) ڈرانے والا : دھمکانے والا : گھڑکنے والا -

Brow-point : (n) دیکھو Brow-antler

Brow-post : ( n ) ( تعمیرات ) اس کنارے سے اس کنارے تک کا شہتیر -

Brow-stone : (n) دیکھو Brow post

Brow-snag : / Brow-tine : ( n ) دیکھو Brow-antler

Browed : ( a ) ( بطور لاحقہ ) جبیں سا : جھکا ہوا : ابرو دار ' پیشانی دار -

Browis : ( n ) [ OF. "broez", "brouetz" ] ایک قسم کا دلیا -

Brown : (n) [OTeut.] (۱) بھورا : بادامی : خاکی : کھیرے رنگ کا - (۲) سانولا : ملیح -
(۳) ( مجازاً ) افسردہ : اداس : سنجیدہ -
(٤) ( عموماً ٹوپی ) نازی -

To do brown : (۱) پوری طرح انجام دینا -
(۲) ( عامیانہ ) دھوکا دینا : دغا دینا : جل دینا -

Brown : ( n ) (۱) بھورا رنگ -
(۲) خاکی یا بھورے رنگ کے کپڑے -
(۳) تتلی - (٤) ( عامیانہ ) تانبےکا سکہ -

Brown : ( v ) (۱) بھورا ہو جانا -
(۲) بھورا کرنا ' بھون کر بھورا کرنا -
(۳) ( کیمیاوی عمل سے ) بندوق کی نال کو بھورے رنگ کی چمک دینا -
(٤) شکار کے پرندوں کےجھنڈ پر بلا امتیاز گولی چلانا -

Brown Bess : ( n ) پرانے زمانے کی چقماقی بندوق جس کا کندا بھورے رنگ کے اخروٹ کی لکڑی کا بنا ہوتا ہے -

Brown bill : ( n ) پرانے زمانے کا ایک ہتھیار -

Brown bread : ( n ) بغیر چھنے آٹے کی روٹی ' چوکردار آٹے کی روٹی ' کوئی بھورے رنگ کی روٹی -

Brown coal : ( n ) بھورے رنگ کا کوئلہ جس میں لکڑی کی ساخت موجود ہو : بھورا کوئلہ -

Brown gannet : ( n ) ایک قسم کا پرندہ -

Brown George : ( n ) (۱) ایک موٹا سخت بسکٹ -
(۲) پان رکھنےکا مٹی کا برتن -

Brown gull : ( n ) دیکھو Brown gannet

Brown gum : ( n ) ایک قسم کا گوند -

Brown haematite : (n) ( کیمیا ) بھورا ہیمیٹائٹ -

Brown heart : ( n ) (۱) گیانا کا ایک درخت -
(۲) سیب یا ناشپاتی کی ایک بیماری : دوسرے پودوں کی ایک بیماری -

Brown hen : ( n ) مادہ تیتر -

Brown Holland : ( n ) ایک قسم کا کپڑا : کپڑے کی ایک قسم -

Brown Jolly : ( n ) بیگن : بینگن -

Brown limonite : ( n ) ( کیمیا ) بھورا لیمونائٹ -

Brown rust : ( n ) گیہوں کی ایک بیماری -

Brown shirt : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) براؤن شرٹ پارٹی ( نازی جرمن ) -

Brown spar : ( n ) معدنی شئے کی ایک قسم :

بھورا اسپار ( کیمیا ) ۔

**Brown-spearman formula :** ( فلسفہ و نفسیات ) براؤن اسپرمین فارمولا۔

**Brown stout : ( n )** ایک قسم کی عمدہ بیئر شراب ۔

**Brown study : ( n )** محویت ۔

**Brown sugar : ( n )** بھوری چینی ؛ بھورا کھانڈ ؛ لال شکر ۔

**Brown thrasher : ( n )** ایک امریکی پرندہ ۔

**Brown ware : ( n )** معمولی قسم کا چینی کا برتن ۔

**Brownian : ( a )** [ F. Dr. Robert Brown , who first described the movement ] کسی شفاف رقیق چیز میں معلق خورد بینی ذرات کی بے قاعدہ حرکت ۔

**Brownian motion : ( n )** ( طبیعیات ) براؤنی حرکت ۔

**Brownian movement : ( n )** ( طبیعیات ) براؤنی جنبش ؛ دیکھو Brownian

**Brownie : ( n )** (۱) نیک دل بھوت جو مخفی طور سے گھر کا کام کر جاتا ھے ۔ (۲) ساڑھے سات سے گیارہ برس تک کی لڑکی جو گرل گائڈ کے لئے تیاری کر رھی ھو ۔ (۳) ایک قسم کا عکسی کیمرہ ۔ (٤) ( آسٹریلیا ) ایک قسم کی میٹھی روٹی جو بے چھنے آٹے اور شکر سے بنتی ھے ۔ (٥) ایک قسم کا چاکلیٹ کیک ۔ (٦) بھورے رنگ کا کوئی جانور ۔ (۷) پینی ( Penny ) یا سینٹ ( Cent ) ۔ (۸) ( عامیانہ ) قواعد کی خلاف ورزی کا نشان جو ریل کے ملازم کو دیا جاتا ھے ۔

**Browning : ( n )** J.M. Browning کا ایجاد کردہ ایک خود کار پستول ۔

**Browning : ( n )** (۱) بھورا کرنا یا بھورا ھونا ۔ (۲) ( طباخی ) بھورا بنانے کی کوئی چیز ( مثلاً بھورا آٹا ، چینی وغیرہ ) ۔ (۳) پودوں کی بیماری ۔

**Brownish : ( a )** بھورا مائل ۔

**Brownish black : ( a )** ( کیمیا ) بھورا مائل سیاہ ۔

**Brownish red : ( n )** ( کیمیا ) بھورا مائل سرخ ۔

**Brownism : ( n )** [ F. the surname " Brown " ] (۱) رابرٹ براؤن کا عقیدہ یا خیال جس کی رو سے کلیسا حکومت سے خود مختار اور آزاد ھو ۔ (۲) ڈاکٹر جان براؤن کے علاج کا وہ نظام جس کی رو سے تمام بیماریاں ھیجان / جوش کی کمی یا زیادتی کی وجہ سے پیدا ھوتی ھیں اور سبھوں کا علاج یا تو مسکّن یا محرک سے کیا جانا چاھیئے ۔

**Brownist : ( n )** رابرٹ براؤن کے عقیدوں یا ڈاکٹر جان براؤن کےخیال کا پیرو ۔

**Brownness : ( n )** بھورا پن ۔

**Browny : ( a )** بطور سابقہ ؛ بھورے رنگ کا ۔

**Browse : ( n )** [ F. "broust" ] (۱) گھاس پات ؛ چارا ؛ کونپل ۔ (۲) چارا کھانا ؛ چرنا ۔

**Browse : ( n )** دھات کا میل ۔

**Browse / Brawze : ( v )** [ F."brouter" ] (۱) چرنا ؛ چارا کھانا ۔ (۲) ( مجازاً ) تفریحی مطالعہ کرنا ؛ سرسری مطالعہ کرنا ۔ (۳) ( کسی چیز کو ) سرسری طور سے دیکھنا ( خریدنے یا لینے سے پہلے ) ۔

**Browser : ( n )** چرنے والا جانور ۔

**Browse-wood : ( n )** وہ جھاڑیاں یا ٹہنیاں جنھیں جانور کھاتے ھیں ۔

**Browsing : ( n )** (۱) چرنا ؛ چارا کھانا ۔ (۲) چراگاہ ۔ (۳) سرسری مطالعہ کرنا ( کتابوں وغیرہ کا ) ۔

**Bruchian : ( a )** بے پر والی ٹڈی کی نسل کا ؛ دیکھو Bruchus

**Bruchus : ( n )** [ Gr. "brouchos" ] (۱) بے پروں والی ٹڈی ۔ (۲) بھونرے کی ایک قسم جس کا پہل روپ مٹر وغیرہ کے لئے تباہ کن ھوتا ھے ۔

**Brucine /Brucia : ( n )** [ From "Brucee antidysenterica" ] ایک قسم کا زھریلا نباتاتی القلی جو کچلا میں ھوتا ھے ؛ ( کیمیا ) بروسین ۔

**Brucite : ( n )** [ F. A. Bruce, an American mineralogist" ] میگنیشیا کا اساسی ھائیڈریٹ ؛ ( کیمیا ) بروسائٹ ۔

**Brucite marble : ( n )** ( کیمیا ) بروسائٹ سنگ مرمر ۔

**Bruckle : ( v )** [ a frequentative of Sc."bruick" ] گندہ کرنا ؛ میلا کرنا ۔

**Bulla : (n) (pl. Bullae) [L.]** (۱) پھپھولا : پھولا : آبلہ ۔ (۲) پتلی ھڈی کا گول ابھار جو کتے وغیرہ کے کان کے پاس ھوتا ھے ۔ (۳) گہرے پانی میں رہنے والے گھونگے کی ایک ذات جس کا غلاف پتلا اور نازک ھوتا ھے ۔ (٤) مہر جو دستاویز پر ثبت کی گئی ھو ۔ (٥) دھات یا چمڑے کا غلاف جس میں تعویذ لکھا جائے : گول آویزہ (زیور) : تاریخ (قدیم روم) لٹکن تعویذ ۔

**Bullace : (n) [L. "bolluca", "bulluga"]** (۱) جنگلی آلوچہ ۔ (۲) جنگلی آلوچہ کا درخت ۔

**Bullary : (n) [L. "bullarium"]** پوپ کے فرامین کا مجموعہ ۔

**Bullate : (a) [L. "bullatus"]** (۱) آبلہ دار؛ پھولا ھوا ۔ (۲) پھپھولے والا ۔

**Bullated : (a)** (۱) غلاف میں تعویذ رکھ کر گلے میں پہنے ھوئے ۔ (۲) آبلہ دار؛ پھپھولے والا ۔

**Buller : (n)** (۱) گرجدار آواز؛ گرجنے کا شور : گرجدار شور ۔ (۲) بھنور یا موجوں کا کھولنا ۔ (۳) بھنور : گرداب ۔

**Buller : (v) [Scand.]** (۱) گرجنا : شورکرنا ۔ (۲) کف بلب ھونا ۔

**Buller : (n)** بل ڈاگ ۔

**Buller : (n)** گائے یا بچھیا جو ھمیشہ گرم رھے (مستی میں رھے) ۔

**Bullescence : (n) [L."bullescentia"]** آبلہ دارھونا : پھولا ھوا ھونا ۔

**Bullet : (n) [F."boulette"]** (۱) گولی ۔ (۲) توپ کا گولہ ۔ (۳) سیسہ کی گولی جو بندوق وغیرہ میں استعمال ھوتی ھے ۔ (٤) کارتوس ۔ (٥) گولی کے مانند : گولی جیسا ۔ (٦) یکہ (تاش کا) ۔ (۷) مچھلی پکڑنے کے آلہ کا سا ھول ۔ (۸) ایک بڑا نمایاں نقطہ (طباعت میں) ۔

**Every bullet has its billet :** بے موت کوئی نہیں مرتا ۔

**Bullet drawer : (n)** زخم سے گولی نکالنے کا آلہ ۔

**Bullet -head : (n)** (۱) گول سر ۔ (۲) گول سرکا آدمی ۔ (۳) کڑھ مغز ۔

**Bullet-headed : (a)** (۱) گول سر والا آدمی ۔ (۲) کڑھ مغز ۔ (۳) کڑھ مغز پن ۔

**Bullet-jacket : (n)** گولی کی دھات کا غلاف ۔

**Bullet-money : (n)** سیامی سکہ : سیام کا سکہ ۔

**Bullet proof : (a)** گولی روک ۔

**Bullet proof : (v)** گولی روک بنانا ۔

**Bullet shell : (n)** کارتوس : گولہ ۔

**Bullet-tree : (n)** امریکہ کا ایک درخت جس کی لکڑی بہت سخت ھوتی ھے ۔

**Bulleted : (a)** گولی کی شکل کا : گولی سے بھرا ھوا ۔

**Bulletin : (n) [It."bullettino" & F."bulletin"]** (۱) بلیٹن : ایک مختصر خبر یا اطلاع سرکاری یا غیر سرکاری ۔ (۲) کسی معذور شخص کی صحت کے بارے میں سرکاری اطلاع ۔

**Bulletin : (v)** بلیٹن کے ذریعہ اعلان کرنا ۔

**Bulletin board : (n)** وہ تختہ جس پر بلیٹن یا دوسری اطلاعات چسپاں کی جاتی ھیں ۔

**Bullhead : (n)** (۱) ایک قسم کی مچھلی جس کا سر بڑا ھوتا ھے ۔ (۲) مینڈک کا بچہ جب تک اس کی دم اور گلپھڑے موجود رھیں ۔ (۳) کڑھ مغزا ۔

**Bullheaded : (a)** (۱) چوڑے سر والا ۔ (۲) (مجازاً) کڑھ مغزا : سرپھرا : ضدی : جلدباز؛ خود رائی سے کام بگاڑنے والا ۔

**Bullheadedness : (n)** کڑھ مغز پن : ضدی پن : سرپھرا پن ۔

**Bulliform : (a)** بلبلے کی طرح یا شکل کا (پودوں کی ساخت کے بارے میں) ۔

**Bullimong : (n)** ایک ساتھ بوئے ھوئے مختلف قسم کے اجناس (مویشیوں کو کھلانے کے لئے) ۔

**Bullion : (n) [F."bouillon"]** (۱) سونے چاندی کی سلاخیں (مسکوک ھونے سے قبل) ۔ (۲) خالص سونا یا چاندی ۔ (۳) کوئی دھات کا تودہ ۔

**Bullion : (n) [F."bouillon"]** خالص سونے یا چاندی کا

کلابتو کا کنارہ یا حاشیہ ۔

Bullion-balance : (n) سونا چاندی تولنے کی ترازو ۔

Bullionist : (n) سونے چاندی کے سکے کے رواج کا حامی ۔

Bullish : (a) (۱) سانڈ کی طرح ؛ سانڈ کی شکل کا ؛ سانڈ سے متعلق یا سانڈ کا ۔ (۲) سانڈ کی طرح ضدی ۔ (۳) سٹہ بازار میں چیزوں کی قیمتوں کو بڑھانے کا میلان رکھنے والا ۔ (٤) خوش امیدانہ ؛ خوش بینی ؛ خوش امیدی ۔ (٥) (تجارت) تیزی رخ ۔

Bullish trend : (n) (تجارت ) تیزی رجحان ۔

Bullishly : (adv) سانڈ کی طرح ؛ قیمتوں میں اضافہ کے رجحان کے ساتھ : خوش امیدی سے ۔

Bullock : (n) [OE."bulluc"] (۱) بدھیا بیل ۔ (۲) گائے بھینس کی قسم کا کوئی جانور۔

Bullock : (v) (۱) ڈرانا ؛ دھمکانا ۔ (۲) محنت سے کام کرنا ۔

Bullocking : (n) (۱) جسامت یا طاقت میں سانڈ کی طرح ۔(۲) سخت کام : محنت کا کام ۔

Bullock puncher : (n) (آسٹریلیا) بیلوں کا گلہ ھانکنے والا ۔

Bullock's eye : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Bullock's heart : (n) بھورے رنگ کا امریکہ کا ایک پھل جو مزے میں کچھ ترش ھوتا ھے ۔

Bullock's hungwort : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Bully : (n) [Du."boel"] (۱) معشوق ؛ محبوب ۔ (۲) اچھا شخص ' انسان ۔ (۳) تنومند ۔ (٤) ساتھی ؛ رفیق ۔ (٥) غنڈا ؛ دھونسیا ؛ بزدل ظالم ؛ بھاڑے کا غنڈا ۔ (٦) بھڑوا ؛ دلال (طوائفوں کا )۔

Bully : (n) (۱) (فٹ بال ) کھلاڑیوں کا نرغہ ۔ (۲) ھاکی کے کھیل کا آغاز ۔

Bully : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Bully : (n) [F."bouilli"] ڈبے میں بند گائے کا گوشت (دراصل یہ Bully beef ھے جسے سہولت کے لئے صرف Bully کہا جاتا ھے )۔

Bully : (a) (۱) لائق ؛ خوش مزاج ؛ بانکا ؛ پسندیدہ ۔ (۲) (امریکہ اور کالونی ) اول درجہ کا ؛ اعلیٰ درجہ کا ۔ (۳) دھمکانے کی شکل کا یا خصوصیت کا ۔ (٤) شاباش ۔

Bully : (v) (۱) ڈرانا ؛ دھمکا کر کام کرانا یا کسی کام سے باز رکھنا ؛ مردم آزاری کرنا ؛ دق کرنا ؛ دباؤ ڈالنا ؛ ظلم کرنا ؛ ستانا ۔ (۲) ھاکی میں Bully کرنا یعنی کھیل کے شروع میں مارنا ۔

Bully : (adv) بہت اچھا ۔

Bully boy : (n) غنڈا قسم کا آدمی ؛ (سیاسیات) جماعت کے ایجنٹ کا کام کرنے والا ۔

Bully for you : شاباش ۔

Bully rag : (v) (۱) دھمکی سے ڈرانا ۔ (۲) گالی دینا ؛ ستانا ؛ دق کرنا ؛ تنگ کرنا ۔

Bully rook : (n) بھاڑے کا غنڈا ۔

Bully-tree : (n) امریکہ کا ایک درخت جس کی لکڑیاں سخت ھوتی ھیں ۔

Bulrush : (n) ایک قسم کی گھاس جو پانی یا دلدل میں پائی جاتی ھے ۔

Bulse : (n) [med. L. "bursa"] تھیلی جو سونے یا ھیرے کا چور رکھنے یا لیجانے کے لئے استعمال ھوتی ھے ۔

Bulto : (n) [L."vultus","voltus"] کسی ولی کا لکڑی کا بنا مجسمہ ۔

Bulwark : (n) [Sw."bolverk"] (۱) دھس ؛ فصیل ۔ (۲) بند ۔ (۳) جہاز کی دیوار کا وہ حصہ جو عرشے سے اوپر ھوتا ھے ۔ (٤) پشت پناہ ؛ پشتہ ۔ (٥) مضبوط دفاع یا دفاع کرنے والا ۔

Bulwark : (v) (۱) دھس بنانا ؛ فصیل بنانا ؛ محفوظ کرنا ؛ پشتہ بنانا ۔ (۲) دھس کا کام دینا ؛ فصیل کا کام دینا ۔

Bum : (n) [Perh. echoic] پشت ؛ سرین ۔

Bum : (v) زور زور سے بھنبھنانا ۔

Bum : (n) مستقل بھنبھناھٹ ۔

Bum : (n) [prob. short for "bummer"] (۱) شرابی آوارہ گرد؛ کاہل شخص جو دوسروں کے سر زندگی گزارتا ہے ۔ (۲) وہ آوارہ گرد جو صرف ضرورت کے مطابق کماتا ہے ۔ (۳) اپنی فرصت کا سارا وقت کھیل میں لگانے والا کھلاڑی ۔ (٤) ڈاک کا خالی تھیلا ۔ (٥) بھیڑ کا بچّہ جس کی ماں مرگئی ہو یا چھوڑ گئی ہو ۔

Bum : (a) (۱) گھٹیا قسم کا ؛ کام کرنے کی حالت میں نہیں (مشین وغیرہ) ۔ (۲) (انسانی اعضا کے بارے میں) مستقل طورسے سخت ، تکلیف دہ یا بیکار بنا دینے والا ۔

Bum : (n) مے نوشی کا دور ۔

On the bum : آوارہ گرد ؛ طفیلی ؛ دوسرے کے سر رہنے والا ؛ خراب حالت میں ؛ ابتر حالت میں ۔

Bum : (v) کھانے پینے کا تازہ سامان جہاز پر لے جانے والی عورت کا کام کرنا ۔

Bum rap : (n) (عامیانہ) غلط الزام یا سزا ۔

Bum steer : (n) قصداً غلط اطلاع یا ہدایت ۔

Bumbailiff : (n) عدالت دیوانی کا اہل کار؛ قرق امین جسے گرفتار کرنے کا بھی اختیار ہو ۔

Bumbarge : (n) کھانے پینے کا تازہ سامان جہاز تک لے جانے والی کشتی ۔

Bumbaste : (v) سرین پر مارنا ؛ کوٹنا ؛ اچھی طرح مارنا ؛ زدوکوب کرنا ۔

Bumbaze : (v) متحیر کرنا ؛ حیرت میں ڈالنا ۔

Bumbee : (n) شہد کی بڑی مکھی ۔

Bumbelo / Bumbolo : (n) [It."bombola"] کافور کو تصعید کے ذریعہ صاف کرنے کی شیشے کی بوتل ۔

Bumble : (n) شہد کی بڑی مکّھی ۔

Bumble : (n) (۱) آوارہ گرد ؛ کاہل ۔ (۲) کام کو خراب کرنے والا ۔

Bumble : (n) (۱) غلط سلط ؛ غلطی ۔ (۲) کام کو خراب کرنے والا ؛ گڑبڑ کرنے والا ؛ بگاڑنے والا ؛ اناڑی ۔

Bumble : (v) (۱) کام کو بگاڑنا ؛ گڑبڑ کرنا ۔ (۲) بگاڑ کر کام کرنا ۔ (۳) ڈگمگاتے ہوئے چلنا یا بڑھنا ۔

Bumble : (v) بھنبھناہٹ کی آواز پیدا کرنا ۔

Bumble : (n) دفتر کاادنٰی عہدہ دار جسے اپنے اختیارات پر بہت گھمنڈ ہو ؛ کرسی کا شیر ۔

Bumble bee : (n) شہد کی بڑی مکھّی ۔

Bumble-foot : (n) (۱) پاؤں پھرا ۔ (۲) مرغیوں کی بیماری (پاؤں کی) ۔

Bumble-puppy : (n) (۱) ایک قسم کا کھیل ۔ (۲) بے قاعدہ کھیل ۔

Bumbledom : (n) عہدے کا گھمنڈ ۔

Bumbler : (n) شہد کی بڑی مکھّی ۔

Bumbler : (n) کام کو بگاڑنے والا ؛ اناڑی ۔

Bumbling : (n) احمقانہ طورپر کام بگاڑنا ۔

Bumbling : (a) نا اہل ؛ بے اثر ۔

Bumbo : (n) [It."bombo"] شراب کی ایک قسم جو رم ، شکر پانی اور جائفل یا اسی قسم کی چیز ملا کر بنتی ہے ۔

Bumbo : (n) [Of West African origin] مغربی افریقہ کا ایک درخت جس سے گوند نکلتا ہے ۔

Bumboat : (n) دیکھو Bum barge

Bumelia : (n) [Gr."boumelia"] ایک قسم کا امریکی درخت یا جھاڑی جس کے پھل کھائے جاتے ہیں ۔

Bumf : (n) [Short for "bumfodder"] (۱) (عامیانہ) آب دست کا کاغذ ۔ (۲) دستاویز ؛ سرکاری کاغذات ۔

Bumfeg : (v) مارنا ؛ زدوکوب کرنا ۔

Bumfreezer : (n) لڑکے کا چھوٹا کوٹ یا جیکٹ ۔

Bumfuzzle : (v) متحیر کرنا ۔

Bumicky : (n) [Origin unknown] سیمنٹ اور پتھر کے برادے کا مخلوط، عمارتی سوراخوں کو بھرنے کے لئے ۔

**Bumkin / Bumpkin : (n)** (جہاز رانی) جہاز کے اگلے حصے کے دونوں طرف سے نکلی ہوئی چھوٹی شہتیر (سامنے کے بادبان کو ہوا کے رخ کی طرف بڑھانے کے لئے) ۔

**Bummalo : (n)** بومل مچھلی ۔

**Bummaree : (n)** Billingsgate کی مچھلی منڈی کا دلال ۔

**Bummer : (n) [Gre."bummler"]** (١) (امریکہ) آوارہ گرد ؛ کاہل ۔ (٢) لٹیرا ۔ (٣) دو پہیے کی لکڑی کے کندے لے جانے کی گاڑی ۔ (٤) کسی کان میں منتقل کرنے والی مشین کا نگراں ۔

**Bummerish : (a)** آوارہ گرد یا اس سے متعلق ۔

**Bummler : (n)** (١) شہد کی بڑی مکھی ۔ (٢) کام کو بگاڑنے والا ؛ اناڑی ۔

**Bump : (n)** (١) ٹکر؛ دھکا ؛ چوٹ جس میں دھم سے آواز ائے ۔ (٢) گومڑا ؛ تیز ؛ ابھار ۔ (٣) کھوپڑی ؛ علم کاسئہ سر؛ دماغ کی خصوصیت جو اس ابھار سے معلوم ہوتی ہے ۔ (٤) پچھلی کشتی کا اگلی کشتی کو چھو لینا جو پچھلی کشتی کی جیت سمجھی جاتی ہے ۔ (٥) ہوا کے دباؤ کے بدلنے سے جہاز کو جھٹکا لگنا ۔ (٦) تنزلی ۔ (٧) ناہمواری ۔ (٨) پہاڑی ؛ ٹیلہ ۔ (٩) رکاوٹ ؛ دقت ؛ مشکل ۔ (١٠) خاصیت ۔ (١١) کولہے کو یکایک آگے بڑھانا (رقص میں) ۔

**Bump : (n)** بگلے کی آواز ۔

**Bump : (n)** (١) ایک قسم کی چٹائی ۔ (٢) سوت کا ڈھیلا بنا ہوا دھاگہ جو موم بتی میں لگایا جاتا ہے اور جس سے چادر بنائی جاتی ہے ۔

**Bump : (v) [Echoic]** دھکیلنا ؛ ہاتھ پاؤں پکڑ کر پٹک دینا یا دیوار سے ٹکرا دینا ؛ دے مارنا ؛ سرٹکرانا ؛ دھکا دینا ؛ دھکیانا (کشتی دوڑ) ؛ (کرکٹ) گیند کا زمین پر ٹکر کھاکر یک بارگی اچھلنا ؛ جا پکڑنا ؛ جا لینا ؛ ٹکرکھاتے ہوئے جانا ؛ دھم سے ٹکرا جانا ؛ ہٹانا ؛ کسی کو ملازمت سے ہٹا کر خود اس جگہ پر ملازم ہو جانا ؛ ہوائی جہاز میں جگہ سے ہٹانا (کسی اہم شخصیت کے لئے یا اہم ضرورت کے لئے) ؛ درجہ سے نیچے کرنا ؛ رکنیت سے ہٹانا ؛ دباؤ ڈال کر سیدھا کرنا ؛ داب کا سیدھا کرنا ؛ رقص میں کولہے کا یکایک آگے بڑھانا ۔

**Bump : (adv)** دھم سے ؛ زور سے ؛ یکبارگی ۔

**Bump : (v)** بگلے کی سی آواز نکالنا ۔

**Bump off : (v)** بیدردی سے قتل کرنا ۔

**Bump off : (n)** قتل ؛ خون ۔

**Bumper : (n)** (١) شراب کا لبریز گلاس یا پیالہ ۔ (٢) (عامیانہ) غیر معمولی طور پر ؛ وافر؛ بہت اچھا ؛ کامیاب ۔ (٣) تھپڑ ؛ (عامیانہ) بھرا ہوا ۔ (٤) (whist میں) دو بازیوں کی متواتر جیت ۔ (٥) ٹکر روک ؛ (ریل گاڑی ، موٹر وغیرہ میں) بمپر ۔ (٦) داب کر سیدھا کرنے والا ؛ پیٹ کر سیدھا کرنے والا (فلزی چادر وغیرہ کو) ۔ (٧) دھات کی چپٹی گول سی چیز جو آمد ورفت میں سگنل کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔ (٨) پتلے چھجے والی زنانی ٹوپی یا ہیٹ ۔ (٩) (آسٹریلیا) سگریٹ کا آخری حصہ ۔

**Bumper : (a)** بغیر بازوؤں کا وہ صوفہ یا کرسی جس کے دونوں کنارے خمیدہ ہوتے ہیں ۔

**Bumper : (v)** (١) لبریز کرنا ۔ (٢) جام صحت پینا ۔

**Bumper : (n)** ٹکر دینے والا ؛ ٹکرانے والا ۔

**Bumper strike : (n)** (سماجیات) وسیع ہڑتال ۔

**Bumpkin : (n) [Du."boomkin"]** (١) گنوار؛ جھینپو؛ کھامڑ ۔ (٢) ایک قسم کا رقص ۔ (٣) جہاز میں بادبان کے نیچے کی نکلی ہوئی لکڑی ۔

**Bumpkinet : (n)** تھوڑا گنوار؛ تھوڑا کھامڑ ۔

**Bumpkinish : (a)** تھوڑی حماقت ؛ تھوڑی بیوقوفی ۔

**Bumpkinly : (adv)** گنوار کی طرح ؛ کھامڑ کی طرح ۔

**Bumpkinship : (n)** حماقت یا بھونڈاپن ؛ گنوارپن ۔

**Bumpologist : (n)** علم دماغ میں مہارت رکھنے والا ۔

**Bumpology : (n)** (١) (نفسیات) علم دماغ ؛ قحفی قیافہ

خصوصاً وہ نظریہ جیسے کال اور اسپرزیم نے پیش کیا تھا کہ فرد کی دماغی قوتیں علاحدہ صلاحیتوں پر منحصر ہوتی ہیں اور ہر صلاحیت کا عضو اور اس کا مقام دماغ کے مخصوص حصے میں ہوتا ہے اور ان اعضا کے نشوو نما و صورت حال کاپتہ جمجمہ کےخارجی ڈھانچےسے چلتا ہے ۔اس طرح مختلف صلاحیتوں کےارتقائی مدارج کا اندازہ ہو جاتا ہے ۔

Bumpsupper : (n) کشتی دوڑ میں جیتنے کی دعوت ۔

Bumptious : (a) خر دماغ ؛ گھمنڈی ۔

Bumptiously : (adv) گھمنڈ کے ساتھ ؛ خر دماغی سے ۔

Bumptiousness : (n) خر دماغی ؛ گھمنڈ ۔

Bumpy : (a) (۱) روڑے دار (راستہ یا سڑک ) ؛ گومڑے دار؛ ناپسندیدہ طورپر ؛ نا ہموار ۔(۲) مشکلات سے بھرا ہوا ؛ دشوار ۔

Bumpiness : (n) روڑے دار ہونا ؛ گومڑے دارھونا ؛ ناھمواری؛ دشواری ۔

Bums rush : (n) (۱) زبردستی بے دخلی یا برطرفی ۔ (۲) کسی کی مرضی کے خلاف دباؤ ۔

Bun : (n) [OE. "bunc"] کسی چیز کا ڈنٹھل ۔

Bun : (n) (۱) میٹھا کلچہ ۔ (۲) بالوں کا جوڑا (کلچہ کی شکل میں ) ۔

Bun : (n) (۱) خرگوش ۔(۲) گلھری ۔ (۳) خرگوش یا گلھری کا پچھلا حصہ یا دم ۔ (٤) پیار کا نام ۔

Bun : (n) نشے کی حالت ۔

Bun-fight : (n) چائے کی دعوت ۔

Bunce : (n) [Origin unknown] غیر متوقع نفع ۔

Bunch : (n) [Prob. echoic ] (۱) گچھا ؛ خوشہ ۔ (۲) جھنڈ ؛ گروہ ۔(۳) ابھار (متروک ) ۔ (٤) (جمع میں ) گھوڑے کی ایک بیماری ۔ (٥) حلقۂ احباب ۔(٦) خام دھات کا چھوٹا ناھموار حصہ ۔(۷) (تاش ) نئے کھیل کی مانگ ۔

Bunch : (v) (۱) گچھے یا خوشے بنانا یا بننا ۔ (۲) ابھرنا ۔(۳) (لباس ) سمیٹ لینا ۔ (٤) سپاھیوں کا گڈمڈ ہو جانا ؛ اکٹھا ہونا ؛ اکٹھا کرنا ۔(٥) بھرنا ۔ (٦) چھوٹی اکائی میں بنانا ۔

Bunch : (v) [ME."bunchen"] لات مارنا ؛ پیر سے مارنا ۔

Bunch grass : (n) شمالی امریکہ کی گھاس کی ایک قسم جو گچھے میں پیدا ہوتی ہے ۔

Bunch map analysis : (شماریات ) تجزیہ نقشہ خوشہ ۔

Bunched : (a) (۱) ابھرا ہوا ۔(۲) گچھا بنا ہوا ۔

Bunched electron beam : (طبیعیات) گچھےدار الکٹرون شعاع ۔

Bunchy : (a) (۱) ابھرا ہوا ۔(۲) گچھے دار ؛ خوشے دار ۔ (۳) (کان کنی ) خام چیزوں کی کم و بیش نکاس ۔

Bunco / Bunko : (n) [Sp."banco"] (۱) دھوکا بازی ؛ دغابازی ۔ (۲) تاش کے کھیل میں فریب دینے والا ۔

Bunco / Bunko : (v) دھوکا دینا ؛ فریب دینا ۔

Bunco steerer : (n) دغاباز؛ دھوکا دینے والا ؛ فریبی ۔

Buncombe / Bunkum : (n) [f."Buncombe", name of a county in N. Carolina ] (۱) وہ باتیں یا تقریر جو واہ واہ سننے کے لئے کی جائے ۔ (۲) مہمل ؛ لایعنی ؛ فضول ۔

Buncomize / -se : (v) مہمل بکنا ۔

Bund : (n) [Pers.] (۱) بند؛ پشتہ ؛ باندھ ۔ (۲) دریا یا سمندر کے کنارے کی سڑک ۔

Bund : (v) پشتہ بنانا ۔

Bund : (n) [MHG. "bunt "] جماعت ؛ مجلس ؛ وفاق ؛ (خصوصاً سیاسی ) ۔

Bunder : (n) [Pers.] بندرگاہ ۔

Bunder-boat : (n) وہ کشتی جو بندرگاہ میں استعمال ہوتی ہے ۔

Bundes rat : (n) [Ger. "bundes"] (تاریخ و سیاسیات) بندیسرات ؛ جرمنی کی ریاستوں کی متفقہ فیڈرل کانسل ۔

Bundes staat : (n) [Ger."bundes"] (تاریخ و سیاسیات) بندیس ٹاٹ (وفاقی ریاست جس کا ایک ہی فرماں روا ہو ) ؛ وفاقی ریاست ۔

Bundestag : (n) وفاقی انجمن یا اس کے نمائندے ۔

Bundist : (n) کسی وفاقی انجمن کا رکن (خصوصاً نازی انجمن)۔

Bundle : (n) [Du."bundel","bondel"] (۱) پلندہ ؛ پوٹلی ؛ گٹھر؛ بنڈل ۔(۲) سوت کے ۲۰ گچھوں کا لٹھا ۔(۳) ریشے اور اعصاب کا لچھا ۔ (٤) مجموعہ ۔(٥) ایک گچھے میں چیزوں کی مقدار ۔(٦) بڑی رقم ؛ (حیوانیات) حزمہ ۔

Bundle : (v) (۱) گٹھری باندھنا ؛ گٹھا بنانا ۔ (۲) اوپر تلے پھینکنا (کسی ظرف میں) ؛ نکال کر باہر کرنا ۔(۳) چلتا کرنا ۔ (٤) دبانا (تہ کرکے) (جلد سازی میں)۔ (٥) روانگی کی تیاری کرنا ؛ اپنے سارے سامان کے ساتھ جانا ۔(٦) روانہ ہونا ؛ جلدی چلا جانا ؛ جلدی سے بھانپ جانا ۔ (٧) کپڑا پہنے ہوئے ایک ہی بستر پر سونا (کنواری عورت اور مردوں کا)۔

Bundle of isoglasses : (لسانیات) لسانی خطوط کا گچھا ۔

Bundle pillar : (n) گچھے دار ستون ۔

Bundle theory of self : (فلسفہ و نفسیات) نظریہ مجموعہ احوال ؛ ذات کا نظریہ حزمہ ۔

Bundle up : (v) گرم کپڑے پہننا ۔

Bundler : (n) گٹھا باندھنے والا ۔

Bundling : (n) غیر شادی شدہ جوڑے کا ایک ہی بستر پر سونے کا رواج (بغیر کپڑا اتارے ہوئے)۔

Bundy : (n) [Origin unknown] چھوٹا ٹیڑھا درخت جو آسٹریلیا میں پایا جاتا ہے ۔

Bung : (n) [M .Du."bonghe"] (۱) ڈاٹ ؛ ڈٹا ۔(۲) سوراخ (پیپے کا)۔(۳) (جہازرانی) جہاز کے کپتان کا نائب جو شراب کے دور کا معائنہ کرتا ہے ۔

Bung : (v) (۱) پیپا میں ڈاٹ لگانا ۔ (۲) (استعارتًا) بند کرنا ۔(۳) بھرنا ؛ بند کرنا پیپے کی طرح ۔ (٤) پھینکنا ؛ مارنا ۔

Bung : (n) [a native word in Australia] (آسٹریلیا) دیوالیہ یا مردہ ۔

Bung-eyed : (a) پھولی ہوئی آنکھ ؛ سوجی ہوئی آنکھ ؛ سوجی ہوئی آنکھ والا ۔

Bung-hole : (n) پیپے کا سوراخ جو ڈاٹ سے بند کیا جاتا ہے ۔

Bung-stave : (n) پیپے کی گول پٹی جس میں سوراخ ہوتا ہے ۔

Bung up : (v) (۱) آنسو یا چیپڑ سے آنکھ کا بند ہوجانا ۔(۲) (عامیانہ) پتھر پھینکنا ۔ (۳) نقصان پہنچنا یا ٹوٹنا (کار وغیرہ کا)۔

Bungalow : (n) [Hindi "bangla"] بنگلہ

Bungaloid : (a) بنگلہ نما ۔

Bungful : (a) بالکل بھرا ۔

Bungle : (v) اناڑی پن سے کام خراب کرنا ؛ کام بگاڑنا ؛ پھوہڑپنے سے کام کرنا ؛ ابتری ڈالنا ؛ بھدے طورسے یا اناڑی پن سے کام کرنا ۔

Bungle : (n) بھونڈا کام ؛ گڑبڑی ؛ ابتر کام ۔

Bungler : (n) اناڑی ؛ پھوہڑ ؛ نا اہل ۔

Bungling : (a) بھدا ؛ اناڑی ۔

Bunglingly : (adv) بھدے پن سے ؛ اناڑی پن سے ؛ پھوہڑ پن سے ۔

Bungo : (n) [Sp."bungo"] امریکہ کی ایک بڑی کشتی ۔

Bunion : (n) پیر کے انگوٹھے کی سوجن ۔

Bunjara / -jarree : (n) دیکھو Brinjarry

Bunji-Bunji : (n) [native name in Australia] آسٹریلیا کا ایک درخت جس کی چھال زہریلی ہوتی ہے ۔

Bunk : (n) (۱) دیوار سے لگا ہوا تختہ (سونے کے لئے جہاز وغیرہ میں)۔(۲) لکڑہارے کی گاڑی میں لگی ہوئی لکڑی جو بڑی لکڑیوں کو سہارا دینے کے لئے ہوتی ہے ۔(۳) لمبا لکڑی کا یا پختہ ناند (جانوروں کو کھلانے کے لئے)۔

Bunk : (n) Buncombe , Bunkum کا مخفف ۔

Bunk : (v) (۱) دیوار کے ساتھ لگے تختہ پر سونا ۔ (۲) رات گزارنا ؛ شب باش ہونا ۔ (۳) ایک ساتھ سونا ۔(٤) بے پہیے کی گاڑی پر لکڑی لادنا ۔(٥) سونے کے لئے

جگہ دینا ۔

Bunk : (v) رمو چکر ہوجانا ؛ بھاگ جانا ۔

To do a bunk : رفو چکر ہوجانا ۔

Bunk : (v) (۱) بے وقوف بنانا ؛ دھوکا دینا ۔ (۲) ٹکرا جانا ؛ مڈ بھیڑ ہو جانا ۔

Bunk : (n) (۱) شوکران (ایک زہریلا پودا) ۔ (۲) کاسنی (زہریلا پودا) ۔

Bunk-house : (n) ایک معمولی بھدے قسم کی عمارت جس میں مزدوروں کے سونے کے لئے دیوار میں تختے لگے ہوتے ہیں ۔

Bunk in : (v) بستر پرپڑے رہنا ۔

Bunker : (n) (۱) وہ پختہ تہ خانہ جہاں سے لڑائی کی جاتی ہے ؛ وہ خندق جس کے دونوں سروں پر دھس بنی ہوتی ہے ؛ بنکر ۔(۲) جہاز کی کوئلہ کوٹھری ۔ (۳) گولف کے میدان میں ریت بھرے گڑھے ۔ (٤) (اسکاٹستان ) وہ صندوق جو کھڑکی کے قریب نشست کا کام دیتی ہے ۔(٥) شکل ۔

Bunker : (v) (۱) (گولف ) گیند کا ریت بھرے گڑھے میں ڈالنا ۔(۲) (استعارتاً) مشکل میں پھنسا دینا ۔(۳) جہاز کی کوئلہ کوٹھری میں کوئلہ رکھنا ۔

Bunkmate : (n) ایک ہی کمرے یا جگہ میں شب باش ہونے والا ۔

Bunkum : (n) [f."Buncombe"] دیکھو Buncombe

Bunkum : (a) بہت اچھا ؛ صحت مند ۔

Bunky : (n) دیکھو Bunkmate

Bunny : (n) خرگوش کا پیار کا نام ۔

Bunny : (n) (۱) ایک چھوٹی وادی جو پہاڑوں کے بیچ سے سمندر کی طرف جاتی ہے ۔ (۲) نالی ؛ نالہ ؛ چھوٹا پل ۔

Bunny : (n) [OF."bugne"] ورم خصوصاً جانوروں کے جوڑوں کا ۔

Bunny hug : (n) ایک امریکی رقص ۔

Bunny mouth : (n) ایک قسم کا پھول جس کی شکل تھیلے کی سی ہوتی ہے ۔

Bunsen : (n) Heidelberg کے ایک سائنس دان کا نام ۔

Bunsen battery : (n) ایک قسم کی بیٹری جس میں کاربن اور جستہ ہوتے ہیں اور شورے اور گندھک کے تیزاب یا Bichromate of Potash اور گندھک کے تیزاب کا محلول استعمال ہوتا ہے ۔

Bunsen-burner / lamp : (n) Heidelberg کے ایک سائنس دان کا ایجاد کردہ چراغ ۔

Bunsen cell : (n) بنسن بیٹری کا ایک مورچہ ؛ (طبیعیات ) بنسن سیل ۔

Bunsenite : (n) نکل کا پروٹو آکسائیڈ ۔

Bunsen's ice calorimeter . (طبیعیات ) بنسن برف کیلوری میٹر ۔

Bunt : (n) [LG."bunt"] (۱) ماہی جالدار کا جھول حصہ ۔ (۲) بادبان کے بیچ کا حصہ ؛ بادبان کے سہارے کی بلی کا بچلا حصہ ۔

Bunt : (n) [Origin unknown] (۱) (نباتیات ) ایک قسم کی کھمبی جس کا بیج دان گیند نما ہوتا ہے ۔(۲) سماروغ کی ایک قسم جس سے گیہوں میں بیماری پیدا ہوتی ہے ۔(۳) گیہوں کی یہ بیماری ۔

Bunt : (n) [Origin unknown] ماقبل تاریخ پتھر کا تیر یا نیزے کا پھل ۔

Bunt : (n) [prob. alter. of "bun"] خرگوش کی دم ۔

Bunt : (n) ڈھونس ؛ سرسے لگا دھکا ۔

Bunt : (v) (۱) بادبان کو تہ کرنے میں اس کے بیچ کے حصے کو کھینچنا ۔(۲) بادبان میں ہوا بھرنا ۔

Bunt : (v) ڈھونس مارنا ؛ سرسے دھکا دینا ۔

Bunt : (v) بیس بال میں گیند کو روکنا یا مارنا ۔

Bunt fair : (adv) ہوا کے رخ پر ۔

Bunted : (a) سماروغ کی بیماری سے متاثر ؛ آفت زدہ ( مثل گیہوں ) ۔

Bunter : (n) (۱) وہ عورت جو گلیوں میں چتھڑے

کا محصول ۔

Buoyance : (n) (طبیعیات ) اچھال ۔

Centre of buoyance : (طبیعیات ) اچھال کا مرکز ۔

Buoyance effect : (n) (طبیعیات ) اچھال کا اثر ۔

Buoyancy : (n) (۱) تیرنے کی طاقت ؛ تیرنے کا میلان ۔ (۲) سیال میں ڈوبنے سے تخفیف وزن ۔ (۳) (استعارۃً ) زندہ دلی ۔ (٤) بحال ہونے کی صلاحیت ؛ (ٹھوس اجسام کو پانی میں ڈالنے سے ) بحال رکھنے یا ابھارنے کی صلاحیت ۔ (٥) لوچ ؛ لچک ۔ (٦) سبکی ؛ تیزی ؛ سبک سری ۔ (۷) (طبیعیات و کیمیا ) اچھال ۔

Buoyant : (a) [Sp."boyante" or OF."bouyant"] (۱) بحالی کی صلاحیت رکھنے والا (مزاج ؛ طبیعت )۔ (۲) لچکدار؛ لوچ دار؛ تیرن ہار ۔ (۳) خوش مزاج ۔

Buoyantly : (adv) ازادی سے ؛ آسانی سے ؛ خوش دلی سے ۔

Buprestis : (n) [Gr."bupreotis"] (۱) بھونروں کی ایک نوع ۔ (۲) ایک قسم کا زہریلا کیڑا جو مویشیوں کے لئے نقصان دہ ہے ۔

Bur / Burr : (n) [Da."borre"] (۱) کوئی خاردار کھردری پھلیا ؛ (۲) ھاپ کے پھول ۔ (۳) وہ پودے جن کے پھول یا پھلیاں چمٹ جاتی ہیں ؛ بلی (گھاس ) ؛ گوکھرو ۔ (٤) ایسا آدمی جس سے پیچھا چھڑانا مشکل ہو ۔ (٥) کسی درخت کی گرہ یا گومڑی ؛ ورم ؛ ابھار ۔ (٦) ہرن کے سینگ کا نچلا حصہ ۔ (۷) ڈھلوان سے نیچے کی طرف جانے میں وہ زنجیر جو گاڑی کے پہیوں میں لگاتے ہیں ۔ (۸) چسٹ نٹ کا چھلکا ۔

Bur flag : ایک قسم کا درخت ۔

Bur knot : ایک قسم کا درخت ۔

Bur marigold : ایک قسم کا درخت ۔

Bur oak : ایک قسم کا درخت ۔

Bur reed : ایک قسم کا درخت ۔

Bur thistle : ایک قسم کا درخت ۔

Bur weed : ایک قسم کا درخت ۔

جمع کرتی چلتی ہے ۔ (۲) کوئی بازاری گھٹیا عورت ۔

Bunter : (n) [Short for"bunter Sandstein"] ایک قسم کا ریتیلا پتھر ۔

Bunting : (n) (۱) چھوٹی چڑیوں کی ایک جنس ۔ (۲) جھینگے کی قسم کا ایک جانور؛ جھینگے کی ایک قسم ۔ (۳) ایک قسم کا کپڑا جس سے شیرخوار بچوں کا باہر جانے کا لباس بنتا ہے ۔ (٤) پیار کا کلمہ ۔

Bunting : (n) (۱) باریک اونی کپڑا جس سے جھنڈیاں بنتی ہیں ۔ (۲) جھنڈے ؛ جھنڈیاں ۔ (۳) کاغذ کی آرائشی جھنڈیاں ۔

Bunting : (a) (۱) (بادبان کے متعلق ) پھولا ہوا ۔ (۲) پھولا ہوا ؛ بھرا ہوا ۔

Bunting crow : (n) کوّے کی ایک جنس ۔

Buntline : (n) [Du."bonte-kraai"] وہ رسی جو بادبان چڑھانے کے لئے بادبان میں لگی رہتی ہے ۔

Buoy : (n) [L. "boia"] پیراک پیپا؛ پیپا جو جہازوں کو رستہ بتانے یا چٹانوں سے خبردار کرنے کے لئے سمندر میں کسی معین مقام پر ہر وقت تیرتا رہتا ہے ۔

Bell buoy : (۱) گھنٹی دار پیراک پیپا جو پانی کی حرکت سے بجتا ہے ۔ (۲) ڈوبن روک ؛ وہ چیز جس کی مدد سے آدمی ڈوبتا نہیں ہے ۔ (۳) (استعارتاً) رہنمائی کرنے والا ؛ خطرے سے آگاہ کرنے والا یا ڈوبنے سے بچانےوالا ؛ ہلاکت سے بچانے والا ۔ (٤) پیراک پیپا کا رستہ ۔

Buoy : (v) (۱) تیرتے رہنا ؛ ڈوبنے سے محفوظ رہنا ۔ (۲) پیراک پیپے مہیا کرنا ؛ پیراک پیپوں سے نشان دہی کرنا ۔ (۳) (استعارتاً ) سہارا دینا ۔ (٤) خوش ہونا ۔ (٥) سیال کی سطح سے اوپر اٹھنا یا اٹھانا ؛ تیرانا ( ڈوبے جہاز وغیرہ کو )۔

Buoy out : (v) سمندر میں پیراک پیپا لگانا ؛ رستہ بتانے کے لئے پیراک پیپوں کو نشان بنانا ۔

Buoyage : (n) (۱) پیراک پیپوں کی فراہمی ۔ (۲) پیراک پیپوں کو استعمال کرنے

Bur : (v) اون کو (چمٹنے والے چیزوں سے ) صاف کرنا ۔

Burberry : (n) Burberry Ltd. کا بنا ہوا کپڑا : اونی کپڑے کا تجارتی نشان جس سے برساتی وغیرہ بناتے ہیں : پن روک کپڑا ' باران کوٹ ۔

Burble : (n) بد بداھٹ ۔

Burble : (n) پریشانی : تکلیف : بے چینی : ابتری ۔

Burble : (n) ھوا کے بہاؤ کا چھوٹی موجوں میں بن جانا ۔

Burble : (v) [Echoic] (۱) بُد بُدانا ؛ کھُدبُدانا: غُرغُرانا ۔ (۲) مسلسل گفتگو کرنا ۔

Burble : (v) متحیر کرنا ' گذ مڈ کرنا ۔

Burbot : (n) [F. "bourbotte"] بام کی طرح پچکے ھوئے سر کی ایک مچھلی ۔

Burd : (n) [OE."byrde"] نوجوان عورت ؛ خاتون ۔

Burd-alane : (a) [Sc."burd + alane"] اکیلا ۔

Burden / Burthen : (n) [OE.] (۱) بوجھ: بار ۔(۲) وزن ؛ مقدار: جہاز کی گنجائش ۔(۳) باربرداری ؛ بوجھ اٹھانا ۔(٤) (انجیل میں ) عذاب کی خبر؛ وعید ۔(٥) ٹیپ کا بند ؛ ٹیپ ۔(٦) موضوع ۔ (۷) ٹیک ۔(۸) فرض ؛ ذمہ داری ۔(۹) رکاوٹ ؛ دشواری ۔(۱۰) (اکاٹستانی قانون ) کسی شخص یا جائداد پر قرض یا رکاوٹ یا ذمہ داری یا فرض ۔(۱۱) خرچ کا اوپری حصّہ جو براہ راست پیداوار میں کام نہیں آتاھے ۔

Burden / Burthen : (v) (۱) لادنا ؛ بوجھ ڈالنا ؛ بار ڈالنا ؛ زیربار کرنا ؛ دوبھر ھونا ؛ تکلیف دینا ؛ دق کرنا ۔

Burden cost : (n) (تجارت) غیر تغیر پذیر لاگت ؛ دیکھو Over head cost

Burden of proof : بار ثبوت ۔

Burdened / Burthened : (a) بوجھ سے دبا ھوا ؛ زیربار؛ ستایا ھوا ؛ دبایا ھوا ؛ پست ۔

Burdened : (a) (جہازرانی ) بحری قانون کے مطابق دوسرے جہاز کے راستے سے ھٹ جانے کا ذمہ دار ۔

Burdenless : (a) بغیر بوجھ کے ؛ بغیر ذمہ داری کے ۔

Burdensome : (a) تکلیف دہ ؛ دوبھر؛ اجیرن ؛ بھاری ؛ بوجھل ۔

Burdensomely : (adv) تکلیف دہ طور پر ' اجیرن کے ساتھ ۔

Burdensomeness : (n) بار ھونا ۔

Burdock : (n) [f."Bur"] گوکھرو کی قسم کا خاردار پودا ۔

Bureau : (n) [F.] (۱) لکھنے کی میز جس میں بہت سے خانے ھوتے ھیں ۔(۲) کئی خانوں والی نیچی الماری جس کے اوپر آئینہ لگا رھتا ھے ۔(۳) دفتر ؛ سرکاری محکمہ ۔ (٤) تجارتی ایجنسی کی ایک قسم ۔ (٥) کسی اخبار کی ایک شاخ ۔ (٦) مجلس عاملہ ۔

Employment Bureau : (تاریخ و سیاسیات ) روزگار دفتر ۔

Intelligence Bureau : (تاریخ و سیاسیات ) سراغرسانی کا دفتر ۔

Labour Bureau : (معاشیات ) مزدور بیورو ۔

Bureau of document : (انتظامیہ ) دستاویز بیورو ؛ دفتر دستاویز ۔

Bureau of higher education : (انتظامیہ ) دفتراعلی تعلیم ۔

Bureau of personnel : (تاریخ و سیاسیات ) دفتر عملہ ۔

Bureaucrat : (n) ضابطہ پرست حاکم : کسی شعبے کا صاحب اختیار افسر ۔

Bureaucratic : (a) ضابطہ پرست ۔

Bureaucratically : (adv) ضابطہ پرستی کے طور پر ۔

Bureaucratism : (n) ضابطہ پرستی ۔

Bureaucratist : (n) ضابطہ پرست : ضابطہ پرستی

Bureaucracy : (n) [F."bureaucratie"] (۱) غیر منتخب سرکاری افسروں کی جماعت ؛ سرکاری افسروں کی خاص جماعت ۔(۲) کسی بڑے ادارے کی انتظامی پالیسی بنانے والی جماعت ۔(۳) دفتری حکومت ؛ مرکزیت ؛ باقاعدہ نظام حکومت ۔ (٤) ضرورت سے زیادہ ضابطہ کی پابندی ؛ متصدی پن ۔(٥) عمال ؛ ارباب حکومت ۔

کا حامی ۔

Bureaucratization : (n) ضابطہ پرست بنانے کا عمل یا اس کا نتیجہ ۔

Bureaucratize : (v) ضابطہ پرست بنانا ۔

Burette : (n) [f.dim. of "buire"] (۱) شیشے کا بنا ہوا پیمانہ ؛ (رقیق چیزوں کو ناپنے کے لئے ) ظرفك ۔ (۲) چھوٹی بوتل یا سرکہ دانی ؛ (کیمیا) بیوریٹ ۔

Burette clamp : (n) (طبیعیات) بیوریٹ شکنجہ ؛ بیوریٹ کلیمپ ۔

Burette clip : (n) (طبیعیات) بیوریٹ کلپ ؛ بیوریٹ چٹکی ۔

Burette float : (n) (کیمیا ) بیوریٹ اچھل بلب ۔

Burette jet : (n) (طبیعیات) بیوریٹ نوکدارنلی ؛ بیوریٹ جیٹ ۔

Burg : (n) [OTeut. "burgs"] (۱) عہد قدیم کا قلعہ ۔ (۲) شہر ۔(۳) دورافتادہ دیہات ۔

Burgage : (n) [med. L. "burgagium"] (۱) زمین اٹھانے کا قدیم دستور۔ (۲) کسی شہر کی لاخراج ملکیت ۔

Burgall : (n) [Origin unknown] ایک قسم کی مچھلی ۔

Burgau : (n) [Fr.] ایک قسم کا گھونگا ۔

Burgaudine : (n) [Fr.] گھونگے سے بنا ہوا صدف ۔

Burgee : (n) [MF."borjois"] (۱) تین کونیا گاؤ دم جھنڈی جو سگنل کے لئے کشتیوں میں استعمال ہوتی ہے ۔(۲) تفریحی کشتی کی جھنڈی ۔ (۳) چھوٹے سائز کا کوئلہ ۔

Burgeon : (n) [OF."bor-","burjon"] کونپلی ؛ کلی ۔

Burgeon : (v) (۱) کلیانا ؛ کونپل نکلنا ؛ کلی نکلنا ۔ (۲) نشو ونما پانا ۔(۳) پھوٹ جانا ۔ (٤) بھرا ہوا ہونا ۔

Burger : (n) (۱) قیمہ کا چپٹا کیک جو روٹیوں کے شینڈوچ میں ڈال کر کھایا جاتا ہے ۔ (۲) سموسا جس میں قیمہ بھرا ہوتا ہے ۔

Burgership : ایک شہری کے حقوق اور رعایتیں ۔

Burgess : (n) [late L."burgensis"] (۱) کسی قصبہ یا میونسپل شہر کا باشندہ ؛ شہری ۔ (۲) پارلیمنٹ میں کسی قصبہ ، بلدیہ یا یونیورسٹی کا نمائندہ ۔(۳) ایک مجسٹریٹ یا شہر کے مجلس انتظامیہ کا رکن ۔(٤) ورجینا کی مجلس قانون کا رکن ۔

Burgess-ship : (n) شہری کی حیثیت یا حقوق ؛ ایک قصبہ کی آزادی ۔

Burgh : (n) اسکاٹستان کا ایک شہر جس کو جملہ قانونی حقوق حاصل ہوں ۔

Burgh and land : شہر اور دیہات ۔

Burghal : (a) شہری ؛ شہر کا ۔

Burgher : (a) [Ger. or Du. "burger"] (۱) شہری ۔ (۲) اسکاٹستان کے علاحدگی پسند کلیسا کا ممبر، اس کلیسا نے پارلیمنٹ کے حلف کو قانونی قرار دیا ۔ (۳) متوسط طبقہ کا ایک فرد۔ (٤) سری لنکائی جس کی نسل میں مختلف خون کی آمیزش ہو ۔ (٥) جنوبی افریقہ کے سابق ولندیزی جمہوریہ کا شہری ۔

Burghership : (n) دیکھو Burgership

Burglar : (n) [Anglo-Lat."burglator","burgulator"] نقب زن ؛ سیندھ مار ؛ چور ۔

Burglar : (v) نقب لگانا ؛ نقب زنی کرنا ؛ سیندھ مارنا ۔

Burglar-alarm : (n) نقب زنوں سے ھشیار کرنے کی گھنٹی ؛ چور گھنٹی ۔

Burglarious : (a) (۱) نقب زنی سے متعلق ؛ نقب زنی کا عادی ؛ نقب زنی کا مجرم ۔ (۲) نقب زن کے مانند ۔

Burglariously : (adv) نقب زنوں کی طرح ۔

Burglarize : (v) نقب زن کی طرح لوٹنا ؛ نقب زنی کرنا ؛ چرانا ؛ چوری کرنا ۔

Burglary : (n) [Anglo-Lat."burgaria","burgeria"] نقب زنی ؛ سیندھ ماری ؛ چوری ۔

Burglary policy : (n) (تجارت ) چوری بیمہ پالیسی ؛ سرقہ بیمہ پالیسی ۔

Burgle : (v) نقب لگانا ، سیندھ مارنا : چوری کرنا ۔

Burgomaster : (n) [Du."burgemeester"] (۱) ولندیزی شہروں میں صدر بلدیہ ۔ (۲) بحری بگلے کی ایک قسم ۔

Burgonet : (n) [OF."bourguignotte"] نقاب دار خود ۔

Burgoo : (n) [Arab.] (بحری ) دلیہ ۔

Burgrave /Burggrave : (n) [Ger."hurggraf"] کسی شہر یا محل کا حاکم : وہ امیر جو کسی شہر یا محل اور اس کے متصل علاقوں پر حکومت کرنے کا موروثی حق رکھتا ہو ۔

Burgraviate : (n) کسی شہر یا محل کے حاکم کا عہدہ یا درجہ ۔

Burgundian : (a) [f."Burgundy"] (۱) برگنڈی سے متعلق ۔ (۲) برگنڈی کا رہنے والا ۔

Burgundy : (n) [med. L."Burgundia"] (۱) فرانس کا ایک صوبہ ۔(۲) برگنڈی کی بنی شراب ۔ (۳) ارغوانی رنگ : لال رنگ ۔

Burgundy pitch : (n) ایک قسم کے صنوبر کا گوند ۔

Buriable : (a) دفن کردینے کے قابل ، قابل دفن ۔

Burial : (n) [ME."buryel"] (۱) جنازہ : تدفین ۔ (۲) کسی چیز کو پانی یا زمین کے نیچے دبا دینا یا اس کو کسی چیز سے گھیر دینا ۔ (۳) (جمع ) اموات ۔ (٤) قبر ۔ (۵) (استعارتاً) کسی چیز کو ہمیشہ کے لئے ترک کر دینا یا خیر باد کہ دینا ۔

Bundle burial : ( ماقبل تاریخ ) مجموعہ استخواں کی تدفین ۔

Chariot burial : ( ماقبل تاریخ ) رتھ تدفین ۔

Collective burial : ( سماجیات) اجتماعی تدفین ۔

Contracted burial : ( ماقبل تاریخ ) تنگ جگہ میں تدفین : مردے کو سکیڑ کر دفن کرنا ۔

Crossroads burial : ( ماقبل تاریخ ) چوراھے پر تدفین ۔

Flexed burial : ( ماقبل تاریخ ) موڑ کر دفن کرنا ۔

Fractional burial : ( ماقبل تاریخ ) جزوی تدفین : کسری تدفین ۔

Niche burial : ( تاریخ ) طاق میں تدفین ۔

Water burial : ( سماجیات) آبی تدفین ۔

Burial aisle : (n) کسی مذہبی عمارت میں وہ جگہ جو تدفین کی غرض سے استعمال کی جائے ۔

Burial board : (n) تدفین کو باقاعدہ بنانے کے لئے ایک عوامی انجمن ۔

Burial chamber : (n) (سماجیات) تدفین خانہ : قبر ۔

Burial deposits : (n) (ماقبل تاریخ ) تدفینی آثار ۔

Burial-ground : (n) (تاریخ ) قبرستان : گورستان : مدفن : دیکھو Burial place

Burial hill : (n) قبر کا ٹیلہ ۔

Burial jar : (n) (ماقبل تاریخ ) تدفینی مٹکہ ۔

Burial mound : (n) (ماقبل تاریخ ) تدفینی ٹیلہ : قبروں کا ٹیلہ ۔

Burial place : (n) ( تاریخ ) قبرستان : قبر کی جگہ : دفن کی جگہ ۔

Burial practice : (n) (تاریخ ) تدفینی رواج ۔

Burial rites : (n) تدفینی رسوم ۔

Burial service : (n) (تاریخ ) تدفینی دعا : نماز جنازہ : تدفین کے وقت کی دعا ۔

Burial society : (n) وہ بیمہ انجمن جو کفن دفن کا خرچ پورا کرے ۔

Burial tomb : (n) (سماجیات) مقبرہ ۔

Burial urn : (n) (تاریخ ) تدفینی کلش ۔

Burial vault : (n) (تاریخ ) تدفینی کوٹھری ۔

Burial yard : (n) (تاریخ ) قبرستان ۔

Buried : (a) ڈوبا ھوا : غرق ۔

Buried features : (n) (تاریخ ) مدفون آثار ۔

Burier : (n) دفن کرنے والا : سپرد خاک کرنے والا ۔

Burin : (n) [OHG."bora"] (۱) منبت کار؛ منبت کاری کا اوزار ؛ منبت کاری کا طرز ۔ (۲) سنگ مرمر کے کام کرنے والے کا ایک تین کونیا اوزار۔

Burinist : (n) منبت کار ؛ کندہ کار ۔

Burka : (n) [Russ." buryi"] روس میں پہنا جانے والا موٹے کپڑے کا لبادہ ۔

Burka : (n) [Arab."burqu"] برقع ۔

Burke : (v) [f.Burke, a criminal executed in Edinburgh] (۱) گلا گھونٹ کر مارڈالنا اور لاش کو تشریح الاعضاء کے لئے بیچ ڈالنا ۔ (۲) دبا دینا ؛ (معاملہ یا خبرکو) روک دینا ؛ اخفا کرنا ؛ بات باہر نہ نکلنے دینا ۔ (۳) ٹال دینا ۔

Burker : (n) گلا گھونٹ کر مار ڈالنے والا ۔

Burkian : (a) Edmund Burke یا اس کے سیاسی فلسفے سے متعلق ۔

Burkism : (n) گلا گھونٹ کر مارنے کی ترکیب یا عمل ۔

Burl : (n) [OF."bourle"] (۱) گانٹھ ؛ گرہ (اون یا کپڑے کی)۔ (۲) لکڑی میں کی گرہ ۔

Burl : (v) (۱) کپڑے کو سجل کرنا گرہ یا گانٹھ ہٹا کر ۔ (۲) گرہ یا گانٹھ نکالنا ۔

Burl : (n) سعی ؛ کوشش ۔

Burla : (n) [It.] راگوں کی ترتیب جو ظرافت آمیز ہو ۔

Burlap : (n) (۱) موٹی کرمچ ؛ ٹاٹ ۔ (۲) پردوں کے لئے باریک کپڑا ۔

Burlap : (v) ٹاٹ میں لپیٹنا ۔

Burlecue : (n & a) دیکھو Burlesque

Burler : (n) کپڑے کو سجل کرنے والا (گرہ یا گانٹھ ہٹا کر) ۔

Burlesque : (a) [It."burlesco"] (۱) تمسخر آمیز؛ مزاحی ؛ مبالغہ آمیز؛ بناوٹی متانت والا ۔ (۲) مضحك لفاظی کی قسم کا ۔

Burlesque / Burlesk : (n) (۱) سنجیدہ موضوع کی نقالی ؛ وہ ادب جو سنجیدہ موضوع کی نقالی سے مزاح پیدا کرے ؛ اس قسم کا کوئی ذریعہ ۔ (۲) عجیب و غریب نقالی ؛ تمسخر آمیز فعل یا حرکت ؛ نقالی ؛ تمسخر ۔ (۳) وہ تفریحی تھیٹر جس میں نقلیں ، تقریباً برہنہ رقص اور مضحکہ خیز گانے ہوتےھیں ۔

Burlesque : (v) ھنسی اڑانا ؛ ھنسی مذاق کے لئے نقل کرنا ۔

Burlesquer : (n) تمسخر کرنے والا ؛ ھنسی اڑانے والا ؛ مسخرہ اداکار ؛ مضحك نقلوں کا مسخرہ اداکار ۔

Burlily : (adv) تنو مندی سے ؛ فربھی سے ؛ مضبوطی سے ۔

Burliness : (n) موٹاپا ؛ تنومندی ؛ فربھی ۔

Burly : (n) [ME."borlich"] (۱) مضبوط ؛ موٹا تازہ ؛ ھٹا کٹا ؛ مسٹنڈا ؛ تنو مند ۔ (۲) بڑا ؛ تحکمانہ ۔

Burly : (adv) تنومندی سے ؛ فربھی سے ؛ مضبوطی سے ۔

Burn : (n) [OE."burna"] چھوٹا چشمہ ؛ ندی ؛ نھر۔

Burn : (n) [f. "Burn (v)] (۱) جلن ؛ سوزش ۔ (۲) جلنے کا داغ ؛ پھولا ؛ چھالا ۔ (۳) سوختگی ۔ (٤) غصہ ؛ (عامیانہ ) غضب ناکی ۔ (٥) داغنے والا لوھا ۔

Burn : (v) [OE."brinnan","baernan"] جلنا ؛ جلانا ؛ جلادینا؛ جل مرنا ؛ روشن کرنا ؛ روشن ھونا ؛ جلا کر بنانا ؛ جلا کر سوراخ کرنا ؛ چرکا لگنا یا دینا ؛ شعلہ اٹھنا ؛ بھڑکنا ؛ دہکنا؛ پکانے میں جل جانا یا جلا دینا ؛ (تیزاب یا دوا سے بد گوشت وغیرہ کو ) جلانا ؛ جھلسنا ؛ چتیاں یا جھائیاں ڈال دینا ؛ سنولا دینا ؛ جلن یا سوزش ھونا یا پیدا کرنا ؛ آگ ھونا (غصہ وغیرہ سے ) جلنا ؛ جلانا ( حسد وغیرہ سے ) ؛ تڑپنا (کسی خواھش کو پورا کرنے کے لئے ) ؛ لک بھک پہنچ جانا ؛ چمکنا ؛ بہ ظاھر مشتعل ھونا ؛ گرم ھو جانا ؛ جل کر راکھ ھو جانا ؛ جھلس جانا ؛ جل جانا ؛ چڑھانا (دیوتاؤں پر ) ؛ سزائے موت دینا ؛ (جلا کر ) جھلسانا ؛ پختہ کرنا ؛ داغنا ؛ مشتعل ھونا (خواھش نفسانی سے ) ؛ برقی کرسی میں مرنا ؛ برقی قوت سے جان لینا ؛ (دوزخ کی آگ میں ) جلنا ؛ چڑھانا ؛ غصہ دلانا ؛ دھوکا دینا ؛ بے وقوف بنانا ؛ تھکا دینا ؛ ضائع کرنا ؛ برباد کرنا ؛ تیزی سے چلنا یا راستہ طے کرنا ؛ خلاف قاعدہ کام کرنا (کسی کھیل وغیرہ میں )۔

The money (etc) burns in one's pocket /Burns a hole in one's pocket : روپیہ صرف ہونے کے لئے تڑپ رہا ہے : روپیہ پھلپھلا رہا ہے ۔

To burn blue : نیلی روشنی دینا ۔

To burn bright : چمکنا ۔

To burn daylight : دن کو چراغ جلانا : تضیع اوقات کرنا ۔

To burn down : دھیمے دھیمے جلنا ۔

To burn in / into : (۱) جلا کر سوراخ کرنا (آگ یا کاسٹک سے)۔ (۲) پتھر کی لکیر ہونا : نقش کالحجر ہونا : چینی کے ظروف وغیرہ پر نقش کو جلا کر اَمٹ بنانا ۔

To burn (itself) out / To be burnt out : جل بجھنا جلا کر خاک کردینا : جلا کر برباد کردینا : تھکا دینا : تھک جانا : خستہ ہو جانا ۔

To burn low : دھیمے دھیمے جلنا ۔

To burn (metals) together : پگھلا کر جوڑنا (دھات وغیرہ کو)۔

To burn one's boat / bridge : کسی بڑے کام یا مہم کو اس طرح اپنے ذمہ لینا کہ اس سے پھرنے کی کوئی صورت باقی نہ رہے ۔

To burn one's (own)finger : بیٹھے بٹھائے نقصان اٹھانا (معاملہ میں مداخلت کرکے یا اپنی حماقت سے)۔

To burn out of house and home : کسی کو باہر نکالنے کے لئے آگ لگانا ۔

To burn red : دہکنا ۔

To burn the (or one 's) candle at both ends : اصراف کرنا (روپیے ، قوت وغیرہ کا)۔

To burn (the ground) bare : (مویشیوں کا زمین کو) چر جانا ۔

To burn the midnight oil : رات کو دیرتک کام کرنا یا مطالعہ کرنا ۔

To burn the planks : دیرتک بیٹھے رہنا ۔

To burn the water : مشعل کی روشنی : بھالوں سے سالمن کا شکار کرنا ۔

To burn the wind : تیزی سے جانا : تیزی سے منتشر ہونا ۔

To burn up : (۱) جلا ڈالنا ۔(۲) شعلہ نکلنا : بھڑک اٹھنا ۔

Burn : جزو ترکیبی ۔

Burn-beat / bait : (v) زمین کو قابل کاشت بنانے کے لئے گھاس کو کاٹنا اور جلانا ۔

Burn fire : Bonfire کی بگڑی ہوئی شکل ۔

Burn-iron : چمکتا ہوا لوہا ۔

Burn out : (n) (۱) بڑی آتش زدگی ۔ (۲) برقی دور کا جل جانا ۔ (۳) آتش زدہ زمین ۔ (٤) وہ لمحہ جب کسی راکٹ کا ایندھن ختم ہوجاتا ہے ۔

Burn side : (n) چشمے کا کنارہ ۔

Burn-sides : (n) ٹھیکا ۔

Burn-weed : دھتورا، تاتورہ، خاردار ۔

Burnewin / burn-the-wind: (اسکاٹستان) لوہار۔

Burnable : (a) جلنے والا ' جلنے کے قابل ۔

Burner : (n) (۱) جلانے والا ۔(۲) لیمپ کا کلہ ۔ (۳) جلاکر خاک کردینے والا ۔(٤) لوبان دانی ۔(۵) ایک قسم کی بھٹی (گندھک یا پائرائیٹ جلانے کے لئے)۔(٦) مشعل ۔

Gas burner : (کیمیا) گیس برنر ۔

Micro burner : (کیمیا) خورد برنر ۔

Ring burner : (کیمیا) چھلے دار برنر ۔

Burnet : (n) کالا یا کتھئی اونی کپڑا : ایک قسم کا پودا ۔

Burnet fly / moth : (n) ایک سبزی مائل سیاہ پروانہ جس کے بازو پر سرخ داغ ہوتے ہیں ۔

Burnet rose : (n) ایک قسم کا گلاب جس کی پتیاں

Burns-meter /-stanza : (n) چھ مصرعوں کا بند جو برنس اور دوسرے اسکاٹ لینڈ کے شعرا استعمال کرتے ہیں ۔

Burnt /Burned : (a) جلا ہوا ؛ جھلسا ہوا ؛ بد رنگ ؛ بھربھرا ۔

The burnt child dreads the fire : دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ہے ۔

Burnt almond : (n) پکا ہوا بادام (شکرمیں ملا کر بنایا ہوا ) ۔

Burnt-ear : (n) خوشہ کی ایک بیماری ۔

Burnt-iron : (n) زنگ آلود لوہا ؛ وہ لوہا جس کو آکسیجن کے ساتھ اس وقت تک رکھا گیا جب تک کہ تمام کاربن ختم نہ ہوگئے ۔

Burnt offering / Burnt sacrifice : (n) وہ قربانی جو آگ پر کی جائے خصوصاً یہودیوں کی ، جانوروں کی قربانی ۔

Burnt taste : (n) جلی چیزوں کا مزہ ۔

Burnup : (n) [BURN+UP] (۱) ایندھن کی وہ مقدار جو برباد ہوگئی ہو ۔ (۲) ہوا کی مزاحمت سے راکٹ کا گرم ہوجانا یا جل جانا ۔

Burp : (n) [Echoic] ڈکار ۔

Burp : (v) ڈکار لینا ۔

Burpgun : (n) مشینی پستول ۔

Burr / Bur : (n) [ME."burre"] (۱) دائرہ ۔ (۲) وہ واشر جو دو نوکیلی کیل کے چھوٹے سرے پر نوکوں کو موڑنے سے پہلے لگاتے ہیں ۔ (۳) جہاز کا بیندا صاف کرنے والا پمپ ۔ (٤) چاند یا ستارے کا ہالہ ۔

Burr / Bur : (n) ایک قسم کی میٹھی روٹی ۔

Burr / Bur : (n) (۱) دھات یا کاغذ پر کاٹنے سے جو نازک سی کگر بن جاتی ہے ۔ (۲) Burrdrill . Burrsaw . Burr-chisel کا مخفف ۔ (۳) پیچ بنانے کا ایک اوزار ۔

Burr/ Bur/ Buhr : (n) (۱) سلی ؛ سان کا پتھر ، سنگ فساں ۔ (۲) چکی کا پتھر ۔ (۳) پتھر کا ٹکڑا ؛ ریتیلے پتھر کا کوئی سخت حصہ ۔ (٤) سخت پکی ہوئی اینٹ ۔

چھوٹی ہوتی ہیں ۔

Burnettize : (v) جستہ کے کلورائیڈ کے محلول میں کپڑے وغیرہ کو بھگونا ۔

Burnie : (n) چھوٹا چشمہ ؛ ندی ؛ نہر ۔

Burning : (n) جلنا ، گرم کرنا ؛ جلانا ؛ جلن ؛ سوزش ؛ مرجھانا ۔

Burning : (a) جوش انگیز؛ جلتا ہوا ، مشتعل ، چمکتا ہوا ، آتشیں ، شدید ؛ اہم ؛ نہایت ضروری ؛ صدمہ پیدا کرنے والا ، نمایاں ۔

Burning Bush : (n) (۱) (انجیل میں ) وہ جھاڑی جو جلی مگر بجھی نہیں ۔ (۲) مختلف جھاڑیوں کا نام ۔

Burning chase : (n) تیز اور مسلسل تعاقب ۔

Burning disgrace : (n) صدمہ پہنچانے والی ذلت ۔

Burning ghat : (n) شمشان گھاٹ ؛ مردہ جلانے کا گھاٹ ۔

Burning glass : (n) آتشی شیشہ ۔

Burning matter / question : (n) ہیجان اور مسئلہ ۔

Burning mountain : (n) کوہ آتش فشاں ۔

Burning scent : (n) تیز بو ( شکار کی ) ۔

Burning shame : (n) صدمہ پہنچانے والی بے عزتی ۔

Burning taste : (n) سوزشی ذائقہ ۔

Burnish : (v) [OF."burniss-"] (۱) صیقل کرنا ؛ جلانا ؛ جلا پانا ؛ چمکانا ۔ (۲) (ہرن کا ) سینگ صاف کرنا (چمکانا ) ۔ (۳) چمکنا ۔

Burnish : (v) (انسانی جسم کا ) موٹا ہونا ؛ فربہ ہونا ، چوڑائی میں بڑھنا ۔

Burnisher : (n) صیقل گر یا صیقل کرنے کا آلہ ، چمکانے والا ۔

Burnous / Burnouse : (n) [Arab."burnus"] وہ ٹوپی دار لبادہ جو عرب کے لوگ پہنتے ہیں ؛ عورتوں کا برقع ۔

Burnsian : (a) (۱) رابرٹ برنس سے متعلق ۔ (۲) رابرٹ برنس کا پرستار ۔

Burr : (n) [app. echoic] (۱) ' r ' کا حلقی تلفظ ۔
(۲) عجیب اور بھدا تلفظ ۔
(۳) غرغراھٹ : گھرگھراھٹ ۔

Burr : (n) [Hindi] بڑ کا درخت ۔

Burr : (v) (۱) حلق سے آواز نکال کر بولنا ۔
(۲) ' r ' کی حلقی آواز نکالنا ۔
(۳) غرغرانا : گھرگھرانا ۔
(٤) بھدے طور سے بولنا ۔

Burr-chisel : (n) تین دھاروں والی چھینی جس سے دھات وغیرہ کا کنارا چکنا کرتے ھیں ۔

Burr-drill : (n) دندان ساز کا برما ۔

Burr-gauge : (n) دندان ساز کے برمے کے سائز کو معلوم کرنے کے لئے وہ پلیٹ جس میں مختلف سائز کے سوراخ ھوتے ھیں ۔

Burr-pump / Bur-pump : (n) جہاز کے پیندے کو صاف کرنے والا پمپ جس میں ایسا فشارہ ھوتا ھے جس میں کھل مندن کی ضرورت نہیں ھوتی ۔

Burr-saw : (n) چھوٹا گول آرا ۔

Burr-stone/ Buhr-stone/ Burrh-stone/ Bur-stone : (n) (۱) ایک قسم کا ریتیلا پتھر جس سے چکی بنائی جاتی ھے ۔ (۲) ریتیلے پتھر کا ٹکڑا ۔

Burrel-shot : (n) بند گولہ یا گولی جو بغیر فتیلے کے توپ سے چھوڑی جائے ۔

Burro : (n) [Sp.] گدھا ۔

Burrock : (n) [OF."burroiche"] کسی ندی کا وہ بازہ یا بند جہاں مچھلی پکڑنے کے لئے جال لگایا جاتا ھے ۔

Burrow : (n) [ME."borugh","borow"] (۱) بل : بھٹ ۔
(۱) خستہ حال مکان ۔ ٹیلہ : پہاڑی ۔

Burrow : (n) [OE."beorz"] پناہ گاہ : جائے پناہ ۔

Burrow : (v) (۱) بل بنانا یا کھودنا ۔
(۲) بل میں رھنا : بل میں گھس جانا یا چھپ جانا ۔ (۳) خستہ مکان میں چھپنا ۔
(٤) سوراخ بنانا ۔ (۵) کھوج لگانا ۔ (٦) گھسنا ۔
(۷) گھس کر بیٹھنا : قریب ھو جانا ۔
(۸) کھودنا : کھدائی کرنا ۔

Burrow-duck : (n) سرخاب ۔

Burrower : (n) کھودنے والا ' گھسنے والا : کرید کرنے والا ۔

Burrowing owl : (n) بل یا بھٹ میں رھنے والا امریکی چھوٹا الو ۔

Burrows-town : (n) دیکھو Borough town

Burry : (a) (۱) خاردار : کھردرا ۔
(۲) ناھموار ۔ (۳) حلقی تلفظ ۔

Bursa : (n) [Gr."bursa"] (۱) (عضویات) ایک قسم کی تھیلی جس میں سیال مادہ رھتا ھے اور جو عضلات یا ھڈیوں کے بیچ میں ھوتی ھے ۔
(۲) (جرمنی میں) طالب علموں کے رھنے کا گھر : ایک قسم کا جرمانیہ کا ھاسٹل ۔

Bursal : (a) Bursa تھیلی سے متعلق : مالیات سے متعلق ۔

Bursalogy / Bursology : (n) Bursa تھیلیوں کا علم ۔

Bursar : (n) [med. L."bursarius"] (۱) خزانچی (خصوصاً کسی کالج کا) ۔ (۲) اسکاٹستان کے جامعہ یا مدرسہ کا وظیفہ خوار طالب علم ' Bursa میں رھنے والا طالب علم ۔

Bursarial : (a) خزانہ یا خزانچی سے متعلق ۔

Bursarship : (n) (۱) وظیفہ ۔ (۲) خزانچی کا عہدہ ۔

Bursary : (n) [med. L. "bursarius"] (۱) خزانہ (کالج یا خانقاہ کا) : خزانچی کا کمرہ ۔
(۲) (اسکاٹستان) وظیفہ '
(تعلیمات) تعلیمی وظیفہ :
دفتر خازن ۔

Bursati : (n) [Skr."varsaratri"] (۱) گھوڑے کی جلد کی بیماری ۔ (۲) پن روک ۔

Bursch : (n) [L."bursa"] جرمن جامعہ کا طالب علم ۔

Burse : (n) [Gr. "bursa"] (۱) بٹوا : بیگ ۔
(۲) چوکور غلاف ۔ (۳) وظیفہ ۔

Bursiform : (a) بٹوے کی شکل کا ۔

Bursitis : (n) کسی تھیلی کا پھول جانا خاص کر کاندھے یا کہنی میں ۔

Burst : (v) [OE."berstan"] (۱) پھٹنا : پھوٹنا : پھٹ کر از جانا : ازا دینا : ٹکڑے ٹکڑے ھو جانا ۔(۲) خوشی سے پھول جانا ۔ (۳) آپے سے باھر ھونا : پھٹ پڑنا ۔ (٤) یکایک کھل جانا (دروازہ کا )۔ (٥) کھلنا ۔

Burst : (v) جذبات کا یکایک ابھرانا : یکایک شروع ھونا ۔

Burst : (v) (۱) توڑنا : چور چور کرنا : پھاڑنا ۔ (۲) کسی چیز کو اتنا پھلا دینا کہ پھٹ پڑے ۔ (۳) بھر دینا : لبریز کردینا ۔

Burst : (v) (۱) گھیرا توڑ کر باھر نکل جانا ۔ (۲) جھپٹ پڑنا ۔(۳) گھس جانا ۔ (٤) زبردستی گھس آنا : اچانک گھس پڑنا ۔

To burst a blood vessel : رگ کا پھٹ جانا ۔

To burst at the seams : بھرا ھوا ھونا ۔

To burst buttom with food : کھاتے کھاتے بوتام ٹوٹ جانا ۔

To burst into flame : شعلے کا بھڑک اٹھنا ۔

To burst into song : گانے لگنا ۔

To burst into speech : بول اٹھنا ۔

To burst into tears : رو پڑنا ۔

To burst open : یکایک کھل جانا : پھوٹ پڑنا ۔

To burst out laughing : ھنس پڑنا ۔

To burst sides with laughing : ھنستے ھنستے پیٹ میں بل پڑ جانا ۔

To burst up : پھٹ جانا : ڈھیر ھو جانا ۔

To burst upon enemy's country : غنیم کے ملک پر تاخت و تاراج کرنا ۔

To burst with a secret : بات پیٹ میں نہ سمانا ۔

To burst with emotion : جذبات پھوٹ پڑنا ۔

To burst with envy : حسد سے جل بھن جانا ۔

To burst with food : کھانا حلق تک ھونا ۔

To burst with joy : خوشی کے مارے پھولے نہ سمانا ۔

Burst : (n) [OE."byrst"] (۱) پھٹ پڑنا : پھٹنا ۔ (۲) اچانک نکل پڑنا ۔(۳) منظر جو یکایک دکھائی دے ۔(٤) دھماکا پھوٹنا ۔(٥) اچانک اور شدید برآمدگی ۔(٦) سرپٹ دوڑ : طرارہ ۔(۷) جان توڑ کوشش ۔(۸) دور میخواری : حرکت کی لہر ۔ (۹) لاسلکی موجوں کی طاقت میں اچانک اضافہ ۔ (۱۰) بڑی دعوت ۔(۱۱) باڑھ ۔(۱۲) طیارہ شکن توپ کے گولے کا دھواں ۔(۱۳) شعلہ کی بھڑک ۔

Cosmic burst : (طبیعیات) کاسمک دھماکا ۔

Monsoon burst : (طبیعیات) مانسون کا پھٹنا ۔

Burster : (n) (۱) پھٹ پڑنے والا ۔ (۲) (آسٹریلیا ) زبردست جنوبی طوفان ۔ (۳) ھتھوڑے سے پتھر توڑنے والا ۔ (٤) دھماکہ سے ازانے والا ۔

Bursting charge : (n) گولہ یا گولی کو چھوڑنے والا بارود ۔

Burthen : (n) دیکھو Burden

Burton / Barton : (n) گھرنی کے ذریعہ سامان اٹھانے کا ایک آلہ یا مشین ۔

Burton : (n) [f.Burton on Trent] سیاہ رنگ کی تیز شراب ۔

Bury : (v) [OE."byrzan"] (۱) دفن کرنا۔(۲) سپرد خاک کرنا : تجہیز و تکفین کے بعد سمندر میں بہا دینا: سپرد آب کرنا ۔(۳) گمنامی کے حوالہ کر دینا ۔(٤) بھلا دینا ۔ (٥) چھپا دینا (مٹی یا کسی اور چیز سے )۔ (٦) غرق ھونا ۔ (۷) ڈبو دینا ۔ (۸) (تاش ) کھیل میں ایک یا زیادہ پتّے عارضی یا مستقل طور پر علاحدہ کردینا ۔ (۹) جہاز کے اگلے حصے کو پانی کے اندر ڈبو دینا ۔

To bury alive : زندہ دفن کرنا ۔

To bury the hatchet : ملاپ کرنا : صلح کرنا ۔

To have buried (one's relative ) : کھو دینا (موت کی وجہ سے )۔

Bury : (n) زمین میں کھودا ھوا گڈھا جس میں آلو وغیرہ کو ٹھنڈ سے بچانے کے لئے رکھتے ھیں ۔

Bury : (n) جانوروں کا بل یا بھٹ ۔

Burying : (n) دفن کرنا ؛ تجہیزو تکفین ۔

Burying :(a) تدفین سے متعلق ۔

Burying beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا جو مرے ہوئے جانور کے نیچے زمین کو کھود دیتا ہے تا کہ اس کے لاروا اسے کھا سکیں ۔

Burying ground : (n) قبرستان ۔

Burying place : (n) دفن کرنے کی جگہ ؛ قبر ؛ قبرستان ۔

Bus : (n) (۱) اومنی بس کا مخفف ؛ کرایہ کی چو پہیا عموماً دو منزلہ گاڑی ۔ (۲) (عامیانہ) ہوائی جہاز ۔ (۳) مسافروں کو لے جانے اور لے آنے کی کوئی سواری ۔ (٤) موٹر گاڑی ۔ (۵) چار پہیے کی ٹھیلا گاڑی جو ہوٹلوں میں برتن لیجانے کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔ (٦) دیکھو Bus-boy

Bus : (v) اومنی بس میں جانا ۔

Busboy : (n) بیرے کا نائب ؛ وہ لڑکا جو ہوٹلوں میں میزیں صاف کرتا ہے اور میزوں کو آراستہ کرتا ہے ۔

Bus-girl : (n) بیرے کی نائب خادمہ ۔

Busby : (n) پوستین کی اونچی ٹوپی جسے ہزار، توپ خانے والے اور انجینیئر پہنتےہیں ؛ ایسی ٹوپی پہننے والا ۔

Buscarl : (n) [OE."butsecarl"] جہاز راں ۔

Bush : (n) [Late L."boscum," "boscus"] (۱) جھاڑی ؛ جھاڑیوں کے جھنڈ ۔ (۲) عشق پیچاں کا گچھا جو پرانے زمانے میں شراب کشی کے کارخانے کی علامت سمجھا جاتا تھا ۔ (۳) جنگل ؛ بن جوتی زمین کا رقبہ ۔ (٤) دھات ؛ دور افتادہ علاقہ ۔ (۵) اشتہار ۔ (٦) جھاڑی نما یا جھاڑی کی طرح کوئی چیز ۔

Beggar's bush : (۱) وہ جھاڑی جس کے نیچے فقیر پناہ لیتا ہے ۔ (۲) (استعارۃً) فقیری ۔

Good wine needs no bush : مشک آن است کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید ۔

To beat about the bush : ٹامک ٹوئیاں مارنا ۔

To take to the bush : ڈاکو ہونا ۔

Bush : (n) [MDU."busse"] (۱) لوہے کا چھلاّ جو دھرے یا کسی سوراخ میں لگا رہتا ہے ۔ (۲) سوراخ دار ڈاٹ ۔

Bush : (v) (۱) جھاڑیوں سے حفاظت کرنا ؛ جھاڑیوں سے سہارا دینا ۔ (۲) سراون سے کام لینا (صاف کرنا) ۔ (۳) جھاڑی کی طرح گھنا اگنا ۔ (٤) جھاڑیوں سے نشان دہی کرنا ۔

To bush it : دور افتادہ علاقہ میں رہنا ۔

Bush : (v) دھکیلنا ؛ دھکا دینا ۔

Bush : (v) چھلاّ یا ڈاٹ لگانا ۔

Bush-antilope : (n) افریقہ کا ایک ہرن جس کا سینگ پیچ دار ہوتا ہے ۔

Bush-baby : (n) ایک قسم کا شب رو جانور ۔

Bush-basil : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Bush-bean : (n) ایک قسم کی سیم ۔

Bush-beater / beat : (n) وہ شخص جو اچھے ادا کار یا کھلاڑیوں کو تلاش کرتا ہے ۔

Bush-buck : (n) دیکھو Bush-antilope

Bush-cat : (n) ایشیائی اور افریقی بلی کی ایک قسم ۔

Bush-creepers : (n) پرند کی ایک جنس ۔

Bush-draining : (n) زمین سے نالی کھود کر پانی نکالنا ۔

Bush-fighter : (n) چور لڑائی لڑنے والا ؛ کمین گاہ میں بیٹھ کر حملہ کرنے والا ۔

Bush-fighting : (n) چور لڑائی ۔

Bush-goat : (n) دیکھو Bush-antilope

Bush-hammer : (n) مستری / راج کا ہتھوڑا ۔

Bush-harrow : (n) بڑا سراون جس میں لوہے کی سلاخیں

لگی ہوتی ہیں اور ان میں درختوں کی شاخیں رکھ دی جاتی ہیں ۔

Bush-hog : (n) جنوبی افریقہ کا ایک سور ۔

Bush-hook : (n) ایک قسم کی درانتی ۔

Bush-lawyer : (n) (۱) نیوزی لینڈ کی ایک جھاڑی ۔ (۲) (استعارۃً) وہ شخص جو قانون دانی کا جھوٹا دعوی کرتا ہے ۔

Bush-master : (n) جنوبی افریقہ کا ایک لمبا زہریلا سانپ ۔

Bush-meeting : (n) جنگلوں میں منعقد ہونے والا مذہبی اجتماع ۔

Bush-metal : (n) تانبے اور ٹن کا ممزوج جو شہتیر یا دھرے کے اس حصے کو بنانے میں کام آتا ہے جو سہارے میں کام آتا ہے ۔

Bush out : (v) جنگلی علاقے میں جھاڑیوں کو صاف کرکے راستہ بنانا ۔

Bush-pilot : (n) وہ ہوا باز جو غیر آباد علاقوں میں پرواز کرتا ہے ۔

Bush-ranger : (n) آسٹریلیا کے جنگلوں کا ڈاکو ۔

Bush-ranging : (n) آسٹریلیا کے جنگلوں میں ڈاکہ زنی ۔

Bush-road : (n) جنگل سے گذرنے والی سڑک ۔

Bush-rope : (n) جنگلی انگور کی بیل جو درختوں میں لپٹی ہوتی ہے ۔

Bush-shirt : (n) بش شرٹ ۔

Bush-shrike : (n) ایک قسم کا پرند جس کی چونچ مڑی ہوئی اور دندانہ دار ہوتی ہے ۔

Bush-soul : (n) انسان کی دوسری روح جو جنگلی جانوروں میں مقیم سمجھی جاتی ہے ۔

Bush-syrup : (n) شربت جو ایک قسم کے پھول سے تیار کیا جاتا ہے اور جو Cape Colony میں دستیاب ہوتا ہے ۔

Bush-telegraph : (n) (۱) ایک ذریعہ جس سے جنگل یا جھاڑیوں کے رہنے والے خبروں کو تیزی سے پھیلاتے ہیں ۔ (۲) (آسٹریلیا) ایک پولیس کی نقل و حرکت اور منصوبوں کی زبانی خبر پہنچانے کا با قاعدہ نظام ۔ (۳) افواہ ؛ غیر سرکاری اطلاع ۔

Bush-track : (n) دیکھو Bush- road

Bush-veld : (n) جنوبی افریقہ کی گھاس کی زمین جو درختوں سے خالی مگر چھوٹی اور خاردار جھاڑیوں سے بھری ہوتی ہے ۔

Bush-vetch : (n) ایک قسم کی گھاس جس میں ارغوانی رنگ کے پھول ہوتے ہیں ۔

Bush-wa / wah : (n) مہمل ڈینگ یا غلط اور خلوص سے خالی گفتگو ۔

Bush-whack : (v) (۱) جنگل کو صاف کرنا ؛ جنگلوں میں رہنا ؛ کمین گاہ سے لڑنا ؛ چور لڑائی لڑنا ۔ (۲) کنارے کی جھاڑیوں کو پکڑ کر کشتی کو آگے بڑھانا ۔ (۳) گفتگو یا تقریر میں ضرورت سے زیادہ اشارہ کرنا ۔ (٤) جنگلوں میں چھپنا ۔ (٥) گھنے جنگلوں میں سفر کرنا ۔

Bush-whacker : (n) (۱) جھاڑیوں کو صاف کرنے والا ۔ (۲) جنگلوں میں رہنے والا ۔ (۳) آسٹریلیا کے جنگلوں کا ڈاکو ۔ (٤) امریکی خانہ جنگی میں بے قاعدہ سپاہی ۔ (٥) کمین گاہ سے لڑنے والا ۔ (٦) مفرور ؛ فراری جو بعد میں ڈاکو ہوگیا ہو ۔ (۷) جھاڑیوں کو کاٹنے کا آلہ ۔

Bush-whacking : (v) (۱) جھاڑیوں میں راستہ بنانا ؛ خاص کر کنارے کی گھاس پکڑ کر آگے بڑھانا ۔ (۲) چھپ کر لڑنا ؛ چور لڑائی ۔

Bush-wood : (n) جھاڑی ۔

Bushel : (n) [OF."boissiel"] (۱) غلہ کا پیمانہ = 8 گیلن ؛ بشل ۔ (۲) بڑی مقدار یا تعداد ۔ (۳) پیمانہ ۔

Measure other 's corn by one's own bushel :
اپنے نفس پر دوسروں کا قیاس کرنا ۔

Do not hide light or candle under bushel :
مثال قائم کرنا ؛ چھپانا ۔

Bushel : (n) (۱) بشل میں چھپانا ۔ (۲) لوہے کو جوڑنے کے لئے پگھلانا ۔

Bushel : (v) بدلنا ؛ ختم کرنا ؛ مرمت کرنا

(خصوصاً لباس کو )۔

Bushelful : (a) بشل بھر ۔

Bushido : (n) [Jap."bushido"] جاپان کے فوجی جاگیردار کےآداب و اخلاق کا نظام ۔

Bushily : (adv) گھنے طور پر ۔

Bushiness : (n) گھنا پن ۔

Bushless : (a) بغیر جھاڑی کا ؛ بے جھاڑی ۔

Bushman : (n) [Du."boschjesman"] (۱) جنوبی افریقہ کا قدیم باشندہ ۔ (۲) (آسٹریلیا کے ) جنگلوں میں رھنے والا یا سفر کرنے والا ۔ (۳) (آسٹریلیا کے) جنگلوں میں سیاحت یا سکونت کا ماھر ۔

Bushmanship : (n) آسٹریلیا کے جنگلوں کی سکونت یا سیاحت ۔

Bushy : (a) (۱) گھنا ؛ جھاڑی دار ۔(۲) جھاڑی کی طرح گھنا اگنا ۔ (۳) جھاڑی نما ۔

Busied : (a) مشغول ؛ مصروف ۔

Busily : (adv) تیزی سے ؛ محنت سے ؛ چستی سے ؛ غور سے ؛ انھماك سے ؛ سرگرمی سے ؛ مصروفیت سے ۔

Business : (n) [OE."bisiznis"] (۱) کام ؛ فرض منصبی ؛ دائرہ عمل ؛ غرض (آنے کی غرض )۔ (۲) (تھیٹر میں ) سلسلہ واقعات ؛ عمل ۔ (۳) چلتا ھوا کاروبار ۔(٤) تخلیق ؛ ایجاد ۔ (٥) ترکیب ۔(٦) انتھائی کوشش ۔(۷) نقصان ؛ ضرر ۔(۸) جھڑك ؛ ڈانٹ ؛ گھڑکی ؛ زبان کی مار ۔(۹) مشکل گھڑی ۔(۱۰) دھوکا ۔

A person's business : کسی طرف سے کیا جانے والا کام ۔

Has no business to : اس کا کوئی حق نھیں ھے ؛ اس کا کوئی دخل نھیں ھے۔

Hours of business : دیکھو Business hour ؛ کاروبار کا وقت ۔

Man of business : کاروباری آدمی ؛ معاملہ فھم ؛ کارندہ ؛ مختار ۔

On business : کام سے ؛ مقصد سے ؛ خاص ارادے سے۔

To do one's business : کام تمام کرنا ۔

To go about one's own business : دفع ھونا ۔

To make it one's business : کوئی کام اپنے ذمہ لینا ؛ کسی کام میں ھاتھ ڈالنا ۔

To mean business : کوشاں ھونا ؛ مساعی ھونا ۔

To mind one's own business : : اپنے کام سے کام رکھنا ؛ دوسرے کے معاملے میں مداخلت نہ کرنا ۔

To send about one's business : بھگا دینا ۔

Business agent : ( n ) ( سماجیات ) کاروباری نمائندہ ؛ ( تجارت ) بزنس ایجنٹ ؛ کاروباری ایجنٹ ، کارندہ ۔

Business association : ( n ) ( تجارت ) کاروباری انجمن ۔

Business barometer : ( n ) ( تجارت ) کاروباری بیرومیٹر ۔

Business card : ( n ) کاروباری کارڈ ۔

Business connections : ( n ) ( تجارت ) کاروباری تعلقات ۔

Business cycle : ( n ) ( شماریات ) بیوپار چکر ۔

Business cycle forecasting : ( تجارت ) بیوپار چکر کی پیش گوئی ۔

Business district : ( n ) ( سماجیات ) کاروباری ضلع ۔

Business education : ( n ) کاروباری تعلیم ؛ کاروباری مھر ۔

Business end : ( n ) کارآمد حصہ ۔

Business end of tin-ack : کیل کی نوك ۔

Business English : ( n ) (۱) کاروباری انگریزی۔ (۲) غیرادبی انگریزی تعلیم ۔

Business establishment : ( n ) (تجارت ) کاروباری تنظیم ۔

Business ethics : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) کاروباری اخلاق ۔

Business forecasting : ( n ) ( تجارت ) کاروباری پیش گوئی ؛ بزنس پیش گوئی ۔

Business hours : ( n ) ( انتظامیہ ) کام کے اوقات : اوقات کار۔

Business insurance : ( n ) ( تجارت ) بیمہ کاروبار ۔

Business interruption insurance : ( n ) ( تجارت ) انقطاع تجارت بیمہ ۔

Business interruption insurance contingent : ( تجارت ) اتفاقی انقطاع تجارت بیمہ ۔

Business-like : (a) (۱) کاروبار کے مانند : شغل کی طرح ۔ (۲) مستعد : عملی : منظم : معاملہ کے ڈھنگ سے۔ (۳) بامقصد : باصلاحیت ۔

Business man : (n) کاروباری ادمی : معاملہ فہم آدمی ۔

Business management : ( n ) ( سماجیات ) انتظام کاروبار : ( تجارت ) کاروباری مینیجمنٹ : بزنس مینیجمنٹ ۔

Business manager : ( n ) ( انتظامیہ ) منتظم کاروبار ۔

Business methods : ( n ) ( تجارت ) کاروباری طریقے ۔

Business of the day / meeting : ایجنڈا ( جلسے کا ) ۔

Business organisation : ( n ) ( تجارت و سماجیات ) کاروباری تنظیم ۔

Business practice : ( n ) ( تجارت ) کاروباری عمل : کاروباری پریکٹس ۔

Business proposition : ( n ) ( تجارت ) بیوپار کی تجویز : تجارتی تجویز ۔

Business purchase account : ( تجارت ) تجارت خرید کھاتا ۔

Business reply card : ( تجارت ) بزنسی جوابی کارڈ ۔

Business revenue : ( n ) ( تجارت ) بیوپار کی آمدنی : تجارتی آمدنی ۔

Business statistics : ( n ) ( شماریات ) بیوپاری شماریات ۔

Business tycoon : ( n ) ( تجارت ) بزنسی ٹائیکون : طاقتور کاروباری۔

Business union : ( n ) ( تجارت ) کاروباری انجمن ۔

Business unionism : ( n ) ( تجارت ) کاروباری انجمن پسندی : انجمن مزدوراں کا مقصد اور میدان عمل ۔

Business wealth : ( n ) ( تجارت ) تجارتی دولت : بیوپاری دولت۔

Busines woman : ( n ) کاروباری عورت : معاملہ فہم عورت : عورت جو کسی کاروبار میں سرگرم ہو ۔

Business year : ( n ) ( تجارت ) تجارتی سال : بیوپاری سال : کاروباری سال ۔

Busk : ( n ) [ F. " Busc" ] (۱) دھات لکڑی یا وھیل مچھلی کی ہڈی کی وہ پٹی جو یوروپین عورتیں اپنے پیش بند یا چولی میں لگاتی ہیں ۔ (۲) شکم بند ۔

Busk : ( v ) [ O N . "bua-sk" ] (۱) تیار ہونا : آراستہ ہونا ۔ (۲) جلدی کرنا : روانہ ہونا ۔ (۳) تیار کرنا : قرینے سے آراستہ کرنا ۔

Busk : ( v ) [ F."busquer" ] (۱) ( جہاز رانی ) رخ بدلنا ۔ (۲) بحری قزاق کی طرح گشت کرنا ۔ (۳) استعارتاً جستجو کرنا : تلاش کرنا ۔

Busk : ( v ) ادھر ادھر بے چینی سے پھرنا (مرغ وغیرہ کا) ۔

Busk : ( n ) جھاڑی ۔ ایک قسم کا تہوار جب پہلی فصل تیار ہوتی ہے اور نئے سال کی ابتدا ہوتی ہے : پہلے پھلوں کا اور پاک کرنے کا تہوار ۔

Busk : ( v ) [ Origin unknown ] دوسروں کی تفریح کے لئے مئے خانہ یا سڑک پر گانا ۔

Busker : ( n ) گشتی تفریح : تماشہ کرنے والا : گشتی مغنی ۔

Buskin : ( n ) [ OF. "bouzequin" ] ( ۱) ہاف بوٹ : گھٹنوں تک کا جوتا ۔ (۲) اونچے تلےکا جوتا جو یونانی ایکٹر قد بڑھانے کے لئے پہنتا تھا ۔ (۳) المیہ : المیہ رنگ ۔ (٤) عورتوں کا گھر پر پہننے کا جوتا ( چمڑے کا یا کپڑے کا ) ۔(۵) ( جمع میں ) سنہرے دھاگوں والا ریشمی موزہ جو رومن کیتھولک اسقف رسم عشائے ربانی کے وقت پہنتے ہیں ۔

Buskined : ( a ) (۱) ٹخنوں تک یا اونچے تلےکا جوتا پہنے ہوئے ۔ (۲) المیہ رنگ میں ۔(۳ ) اونچا ۔

Busky : ( a ) جھاڑی دار ۔

**Busload : ( n )** ایک بس بھر بوجھ ۔

**Busman : ( n )** بس چلانےوالا ۔

**Busman's holiday :** وہ چھٹی جس میں لوگ اپنے پیشہ کا کام کرتے ھیں ۔

**Buss : ( n ) [ OF. "busse" ]** (۱) سامان لے جانے والاجہاز ۔ (۲) دو یا تین مستولوں والا جہاز جو هیرنگ مچھلی کے پکڑنے میں استعمال ھوتا ھے ۔ (۳) بھدا مربع نما بادبان والا جہاز جو پہلے مچھلیوں کے شکار میں استعمال ھوتا تھا ۔

**Buss : ( n ) [ etym. obscure]** بوسہ ؛ بوسہ لینا ۔

**Buss : ( v )** بوسہ لینا ۔

**Buss : ( n )** جھاڑی ۔

**Bus-stop : ( n )** بس ٹھراؤ ۔

**Bussu : ( n ) [ S. American ]** ایک قسم کے کھجور کا درخت جو جنوبی امریکہ میں پایا جاتا ھے جس کے بہت بڑے پتے ھوتے ھیں اور بڑا پھل ھوتا ھے اور جس سے موٹے کپڑے بنتے ھیں ۔

**Bust : ( n ) [ It."busto" ]** (۱) نیم مجسمہ ؛ جسم کے بالائی حصے کا بت یا مجسمہ ۔ (۲) جسم کا بالائی حصہ ۔ (۳) عورت کا سینہ ۔ (٤) کمر اور گردن کے بیچ کا حصہ ۔ (۵) عورت کے سینے کا ناپ ؛ عورتوں کے لباس کا وہ حصہ جو سینے پر ھوتا ھے ۔

**Bust : ( v )** (۱) مارنا ۔ (۲) کھول دینا ۔ (۳) توڑنا ۔ (٤) دیوالہ نکال دینا ۔ (۵) درجہ گھٹانا ۔(٦) ( گھوڑا ) سدھانا ۔ (۷) پھٹ پڑنا ۔ (۸) جواب دے دینا ۔ (۹) دیوالیہ ھونا ۔

**Bust : ( n )** (۱) مار ؛ گھونسا ۔ (۲) ناکامیاب ۔ (۳) مےنوشی کا دور ۔ (٤) تخفیف ؛ گھٹائی ؛ کمی ۔ (۵) پس روی ؛ ( تجارت ) مندی ۔

**Bust / Busted : ( n )** دیوالیہ ؛ قلاش ۔

**Bustard : ( n ) [ L."avis tarda" ]** (۱) سارس وغیرہ سے مشابہ ایک پرند ۔ (۲) ( امریکہ ) کینڈا بط ۔ (۳) ایک بڑا پروانہ ۔

**Buster : ( n )** (۱) (امریکی عامیانہ ) غیرمعمولی ۔ (۲) غیر معمولی صفات کا آدمی خصوصاً تنومند بچےکے لئے ) ۔ (۳) شخص ؛ آدمی ( تخاطب کےلئے ) ۔ (٤) توڑنےوالا ۔ (۵) سدھانے والا ( گھوڑے کا ) ۔ (٦) اچانک زور دار ھوا ( آسٹریلیا کی ) ۔ (۷) بری طرح گرنا ۔ (۸) ادھم مچانے والا شخص ۔ (۹) مےنوشی کا دور ۔

**Bustle : ( n ) [ F."Bustle"( v ) ]** (۱) ھل چل ؛ کھلبلی ؛ سرگرمی ؛ دوڑ دھوپ ۔ (۲) جھگڑا ؛ ھاتھا پائی ۔ (۳) ( عامیانہ ، چوروں کی زبان میں )روپیہ پیسہ ۔

**Bustle : ( n )** وہ کمانی جو یوروپین عورتیں سایہ کو پیچھے کی طرف پھیلا رھنے کے لئے لگاتی ھیں ۔

**Bustle : ( v ) [ ME."bustelen" ]** (۱) دوڑ دھوپ کرنا ؛ سرگرمی دکھانا ۔ (۲) جھگڑنا ؛ ھاتھا پائی کرنا ( متروک ) ۔ (۳) دوسروں میں سرگرمی پیدا کرنا ۔ (٤) دھڑ پڑ کرنا ۔

**Bustler : ( n )** دھڑ پڑ کرنے والا ۔

**Bustlingly : ( adv )** دھڑ پڑ کر کے ؛ دوڑ دھوپ کر کے ۔

**Busy : ( a ) [OE."bisiz] ** (۱) مشغول ؛ مصروف ( کام میں ) ۔ (۲) منہمک ؛ سرگرم ۔ (۳ ) ھل چل مچانے والا ؛ دخل در معقولات کرنے والا ۔ (٤) مشغولیت دکھانے والا ۔ (۵) استعمال ھونے والی ( ٹیلیفون لائن ) ۔ (٦) پیچیدہ ۔

**Busy : ( n )** ( عامیانہ ) سراغ رساں ۔

**Busy idle (ness) :** فضول کاموں میں مصروفیت ؛ بے مصرف مصروفیت ۔

**Busy work :** کام جو بظاھر مفید مگر بیکار ھو اور آدمی کو صرف مصروف رکھے ۔

**Busy : ( v ) [ OE."biszian", "byszian" ]** (۱) مشغول رکھنا ؛ مشغول بنانا ۔ (۲) مشغول ھونا ؛ مصروف ھونا ؛ مشغول رھنا ۔

**Busy body : ( v )** خدائی فوج دار کا سلوک کرنا ؛ دخل در معقولات کرنا ۔

**Busybody : ( a )** (۱) خدائی فوج دار ؛ فسادی ؛ مفسد ۔ (۲) ایک فریم جس میں تین آئینےلگے ھوتے ھیں اور وہ کھڑکی میں لگا ھوتا ھے

اور اس سے پیچھے کی چیز دیکھی جاتی ھے ۔

Busyness : ( n ) (۱) مشغولیت ' مصروفیت ۔ (۲) بےکار سرگرمی ؛ بے فائدہ سرگرمی ؛ بے مصرف مصروفیت ۔

But : ( prep., conj. adv. ) [OE. "be-ulan" ] پر ؛ لیکن ؛ مگر ؛ بغیر اس کے ؛ سوا ؛ اگر ایسا نہ ھو تو ' صرف ؛ علاوہ بریں ؛ بلکہ ؛ علاحدہ ؛ بجز ؛ با ایں ھمہ ' ورنہ ؛ برخلاف اس کے ؛ تاھم ؛ بہر کیف ؛ نہ صرف یہ کہ ؛ مزید برآں ؛ یقیناً ؛ حتماً ' ولے ۔

But : ( n ) (۱) دو کمرے کے مکان کا باھر والا کمرہ ۔ (۲) لفظی اعتراض ۔

But me no buts : اگر مگر نہ کیجئیے۔

Without any ifs and buts : بغیر اگر مگر کئے ۔

But : ( v ) " but " کا استعمال کرنا ' ٹال مٹول کرنا ۔

But : ( a ) بیرونی ۔

But and : مزید براں ۔

But for : اگر ایسا نہ ھو ۔

But now : فوراً ' ابھی ' اسی لمحہ ؛ الآن ۔

But that : اگر ایسا نہ ھو تو ۔

But then : مگر یہ بھی تو ھے ؛ مگر اس کے ساتھ ' مگر اس کے مقابلہ میں ۔

Butadiene : (n) ۔ (کیمیا) بیوٹاڈائین ( $CH_2=CHCH=CH_2$ )

Butaldehyde : ( n ) ( کیمیا ) بیوٹیلڈ ھائیڈ ۔

Butane : (n) ( کیمیا ) بیوٹن ( $CH_3 CH_2 CH_2 CH_3$ ) ۔

Butanol : ( n ) ( کیمیا ) بیوٹینول ۔

Butch : (v) [errin. back formation form BUTCHER] (۱) قصاب پیشہ اختیار کرنا ۔ (۲) کسی کام کو بھونڈے طریقے پر کرنا ۔

Butch : ( n ) [ Butch, a nickname for boys] چھوٹا کٹا ھوا بال کٹوانے کا انداز ۔

Butcher : ( n ) [ OF. "bochier", "bouchier" ] (۱) قصاب ؛ قصائی ؛ گوشت فروش ۔ (۲) ( استعارتاً ) جلّاد ؛ بے رحم ؛ قاتل ۔ (۳) ( استعارتاً ) وہ ذی اقتدار جس نے بہتوں کی جان لی ھو ۔ (٤) خون خوار آدمی ۔ (٥) سالمن مچھلی کو پکڑنے کا چارہ ؛ مصنوعی مکھی ۔ (٦) ایک بے سلیقہ اور بے ھنر کاریگر ۔ (۷) ذبح کرنے کے لائق سور ۔ (۸) بیچنے والا ( خاص کر گاڑی یا تھیٹر میں ) ؛ دست فروش ۔

The butcher, the baker, the candle -stick maker : ھر پیشے کے لوگ ۔

Butcher : ( v ) (۱) خون بہانا ؛ ذبح کرنا ۔ (۲) تنقید سے دھجیاں بکھیر دینا ؛ کتاب کا خون کرنا ( غلط سلط پڑھنے یا چھاپنے سے ) ۔ (۳) کسی کو اذیت دینا ۔ (٤) کسی کام کو بد سلیقی سے کرنا ۔

Butcher-bird : ( n ) قصائی چڑیا ۔

Butcher-fly : ( n ) مانس مکھی ؛ بڑی مکھی ۔

Butcher-meat : (n) قصاب کی دکان کا گوشت ۔

Butcherer : ( n ) قصاب ؛ جلّاد ؛ خوں خوار ؛ غلط سلط پڑھنے یا چھاپنے والا ۔

Butcherly : ( adv ) شقی القلبی سے ؛ قصائی پن سے ؛ بھدے طور سے ؛ بدسلیقہ طور پر ؛ بے رحمانہ ؛ جلّادانہ ۔

Butcher's bill : ( n ) جنگ کے مقتولین کی فہرست ؛ جنگ کے اخراجات ( رقم میں ) ۔

Butcher's broom : ( n ) خاردار سدا بہار پودا جس کی سرکی سے جھاڑو بنتا ھے ۔

Butcner's meat : ( n ) Butcher meat دیکھو

Butchery : ( n ) [ F. "boucherie" ] بے رحمانہ قتل ؛ خون ناحق ؛ قتل ناحق ؛ خون ریزی ؛ قصائی کا پیشہ ؛ مسلخ ؛ مذبح ؛ قصاب خانہ ؛ گوشت فروشی ؛ بد سلیقگی ؛ غلط تنقید ۔

Butene : ( n ) ( کیمیا ) بیوٹین ۔

Butine : ( n ) ( کیمیا ) بیوٹائن ۔

Butler : ( n ) [ med. L.buticufarius "] (۱) خانساماں ؛ ساقی ؛ پیش خدمت ؛ آبدار؛ شربت دار ۔ (۲) گھر کا خاص ملازم ۔

Butt : ( n ) (۱) ( کوئلہ کی کان ) کوئلے کی ایک سطح کے ساتھ جو اوپر سطح کے ساتھ زاویہ قائمہ بناتی ہوئی کھلی ہو ۔ (۲) دیکھو Butt end

Butt : ( n ) ڈھونس : سینگ یا سر مارنا ۔

Butt : ( n ) چھوٹی اور بےڈھنگی سی بنی ہوئی گاڑی ۔

Butt : ( n ) چمڑے کا سب سے موٹا حصہ : کھال کا پچھلا حصہ : جوتے کے تلے کا چمڑا ۔

Butt : ( v ) [ OF."boter","buter" ] (۱) ڈھونس مارنا : ٹکر مارنا : دھکا دینا ۔ (۲) ٹکرانا ' لڑ جانا ۔ (٤) نشانہ لینا ۔

Butt : ( adv ) سیدھے سیدھے : شدید طریقے پر : چھوٹتے ہی : صاف صاف : تشدد کے ساتھ ۔

Butt : ( v ) (۱) کندہ یا موٹا حصہ دیوار وغیرہ کے سہارے رکھنا ۔ (۲) سر سے ملنا ۔ (۳) سرسے ملا دینا ۔ (٤) چھاٹنا ۔ (٥) مضبوط گرفت کے لئے چھڑ کے موٹے سرے کو مچھلی کی طرف گھمانا ۔ (٦) ( سگریٹ وغیرہ کو ) موٹا کردینا پاؤں سے کچل کر یا ٹھوکر سے ۔

To butt in : دخل در معقولات کرنا : مداخلت کرنا ۔

To butt on / upon : کسی خط کا کسی نقطے پر ختم ہو جانا : کسی سڑک کا نکلنا

Butt and butt : تختے کے آخری حصے ملےتو ہوں مگر ایک دوسرے پر چڑھے ہوئے نہ ہوں ۔

Butt-end : ( n ) (۱) آخری حصہ : موٹا حصہ ۔ (۲) ( استعارتاً) آخری حصہ ۔ (۳) کسی جہاز کی چادر یا تختےکا سرا جو دوسری چادر یا تختے کے سرے سے ملا ہوا ہو ۔

Butt hinge : ( n ) وہ قبضہ جس کے دونوں پتر ملے ہوئے ہوں مگر ایک دوسرے پر چڑھے ہوئے نہ ہوں ۔

Butt joint : (n) ( نجّاری ) دوتختے کا اس طرح کا جوڑ کہ ایک کی سطح دوسرے کی سطح کے ساتھ زاویہ حادہ بنائے ۔

Butt strap : ( n ) آھنی جہاز کے دو چادروں کی جوڑ پر دھات کی وہ پٹی جو جوڑ پر جکڑی رھتی ہے ۔

(۳) ظرف — کھانا اور شراب لے جانے ، رکھنے ، لگانے وغیرہ کے لئے ۔

Butlerage : ( n ) (۱) ( تاریخی ) درآمد کی ہوئی شراب پر محصول جو بادشاہ کے خانساماں کو ادا کیا جاتا تھا۔ (۲) خانساماں کا عہدہ ، درجہ یا محکمہ ۔

Butlership : ( n ) خانساماں گیری : پیش خدمتی ۔

Butler's pantry : جائے ظروف و خوراک ' باورچی خانہ اور کھانے کے کمرے کے درمیان کا کمرہ جس میں کھانے کی چیزیں رھتی ھیں ۔

Butlery : ( n ) [ F. "bouteillerie" ] کالج کے طلباء کے لیے اشیائے خوردنی اور عرقیات کا گودام ۔

Butment : (n) (۱) دیکھو about ment (۲) چٹانوں کا ایک نکلا ہوا حصہ ۔ (۳) کسی بڑی زمین کے اندر گھسا ہوا کوئی دوسری زمین کا ٹکڑا ۔

Butment cheeks : ( n ) کسی چول کے دوٹھوس کنارے ۔

Butt : ( n ) [ ME. "butte" ] چپٹی مچھلیوں کا نام ۔

Butt : ( n ) [ Late L. "butta"," buttis" ] (۱) شراب کا پیپا : پیمانہ ۔ (۲) پیپا ۔

Butt : ( n ) [ ME."butt", "butte"] (۱) کسی چیز کا موٹا سر ۔ (۲) درخت کا تنا ۔ (۳) سرین : چوتڑ ۔ (٤) پتی کا آخری حصہ : کسی شاخ کی نوک : منجری : پتی کا ڈنٹھل ۔ (٥) لوھے کا وہ تودہ جس سے نہائی بنتی ھے ۔ (٦) ( عامیانہ ) سگریٹ ۔ (۷) ( عامیانہ ) باقی حصہ ۔

Butt : ( n ) [ F. "but" ] (۱) چاند ماری کا نشانہ : ھدف : نشانہ : چاند ماری کا دھس ۔ (۲) وہ ٹیلہ جس پر توپ یا رائفل کے نشانے کے لئے ھدف رکھا جاتا ھے : نشانہ : مدعا : مقصد ۔ (۳) تمسخر : طنز : دشنام : تنقید یا تحقیر کا نشانہ : وہ شخص جو برابر مسخرگی کا نشانہ بنے ۔

Butt : ( n ) [ F. "butte" ] پہاڑی : ٹیلہ ۔

Butt : ( n ) [ F. "butte" ] (۱) جوتے ہوئے کھیت کے دو آر کے درمیان کا ابھرا ہوا حصہ ۔ (۲) زمین کا وہ چھوٹا ٹکڑا جو آس پاس کی زمینوں سے جدا کیا گیا ہو ۔

Butte : ( n ) [ F. "butte"] سلسلہ سے الگ ایک پہاڑی یا چھوٹا پہاڑ ۔

Butter : ( n ) [ Gr. "boutyron" ] (۱) مکھن ۔ (۲) روغن سے مشابہ چیز ۔ (۳) ( استعارتاً ) چکنی چپڑی باتیں ؛ روغن قاز ۔ (٤) مکھن کی طشتری ؛ مکھن دانی ۔

Clarified or run butter : کھانا پکانے کے استعمال کےلئے مکھن ۔

( To look ) as if butter would not melt one's mouth : بھیگی بلی : بناوٹی شرمیلا پن : مصنوعی متانت ۔

Butter . ( n ) ڈھونس مارنے والا جانور ۔

Butter : ( n ) پایہ یا تختہ کے کناروں کو چوکور بنانے کی مشین ۔

Butter : ( v ) (۱) مکھن لگانا : مکھن میں پکانا ۔ (۲) روغن قاز ملنا : چاپلوسی کرنا : چکنی چپڑی باتیں کرنا ۔

To butter one's bread on both sides : فضول خرچی کرنا ۔

Fine words butter no parsnips . خالی خولی باتوں سے کام نہیں بنتا ۔

Butter and egg-man : (۱) خراج ۔ (۲) دولت مند کاروباری ۔

Butter and eggs : ایک قسم کا پودا جس میں ہلکے اور گہرے زرد رنگ کے پھول ہوتے ہیں ۔

Butter-back : ( n ) ایک قسم کی بط ۔

Butter-ball : ( n ) (۱) موٹا تازہ آدمی ۔ (۲) ایک قسم کی بط ۔

Butter-bean : ( n ) سیم کی پھلی کی ایک قسم ۔

Butter-bird : ( n ) ایک قسم کی امریکی چڑیا ۔

Butter-boat : (n) پگھلے ہوئے مکھن کا ڈونگا ۔

Butter-box : ( n ) مکھن دانی ۔

Butter-bump / Bitter bump : ( n ) بگلہ ۔

Butter-factor : ( n ) وہ تاجر جو کسانوں سے مکھن خرید کر تھوک میں بیچے ۔

Butter-fingered / Butter-fingers : ( a ) (۱) ایسا آدمی جس کی انگلیوں سے کوئی چیز تھامی نہ جاسکے ۔ (۲) کرکٹ کے کھیل میں " کیچ پکڑ کر چھوڑ دینے والا کھلاڑی ۔

Butter-fish : ( n ) ایک قسم کی مچھلی ۔

Butter-flip : ( n ) ایک قسم کا چوھا ۔

Butter-knife : ( n ) مکھن نکالنے اور لگانےکی چھری ۔

Butter-man : ( n ) (۱) مکھن بنانے والا یا بیچنے والا ۔ (۲)(جہاز رانی ) ایک قسم کا چھوٹا جہاز ۔

Butter-nut : ( n ) (۱) امریکہ کا گری دار پھل اور اس کا درخت ۔ (۲) کرگھے کا بنا ہوا موٹا کپڑا جو butter-nut کے عرق میں رنگا ہوتا ہے ۔

Butter of almond : روغن بادام ۔

Butter of cacao : ککاؤ کے بیج سےنکلی ہوئی چیز۔

Butter of mace / shea : روغنیات ۔

Butter-print : [n] مکھن ٹکیہ پر نشان ڈالنے کا ٹھپّا : چھاپ ۔

Butter-scotch : ( n ) چینی اور مکھن سےبنی ہوئی ٹافی ( مٹھائی ) ۔

Butter-tree : ( n ) وہ درخت جس کے بیج سے مکھن جیسی چیز نکلتی ہے ۔

Butter weed : ( n ) زرد پھولوں والا ایک پودا ۔

Butter-weight : ( n ) ۱۸ یا زیادہ اونس کا ایک پونڈ ۔

Butter-worker : ( n ) مکھن سے چھاچھ علاحدہ کرنے کا ایک آلہ ۔

Butter-wort : ( n ) دلدل کا ایک پودا جس کی پتی زردی مائل سبز ہوتی ہے ۔

Butterbur : ( n ) ایک بڑے اور نرم پتوں والا پودا جس کے پتوں میں مکھن لپیٹتے ہیں ۔

Buttercup : ( n ) (۱) زرد پھولوں والا ایک پیالہ نما پودا ۔ (۲) زرد رنگ ۔ (۳) ایک قسم کی مرغی ( اوسط جسامت کی ) ۔

Butterfly : ( n ) [ OE. "buttor -fleoze" ] (۱) تتلی : تتری ۔ (۲) شوخ رنگ کا لباس پہننے والا آدمی ؛ عیش پسند ۔ (۳) گاڑی کے اگلے حصے میں لگام کو سیدھا رکھنے والا ۔ (٤) تتلی کی طرح کوئی چیز۔ (٥) کسی چیز میں لپیٹ کر ریل گاڑی سے پھینکا ہوا نوٹ ۔ (٦) روشنی کو پھیلانے کے لئے پتلے کپڑے میں لپیٹا ہوا فریم ۔ (۷) ( جمع میں ) جذباتی یا اعصابی الجھن یا تناؤ کی وجہ سے گھبراہٹ ۔

Butterfly-block : ( n ) ( جہاز رانی ) دو بازوؤں والا کندہ جس سے زنجیر گذرنے کے لئے رولر لگا رہتا ہے ۔

Butterfly cock : (n) ایک قسم کا کھل مندن جو کھلی حالت میں تتلی کے دو پروں کے مشابہ ہوتا ہے ۔

Butterfly fish : ( n ) کئی رنگوں والی ایک قسم کی مچھلی ۔

Butterfly flower : ( n ) ایک قسم کا پھول ۔

Butterfly nut : ( n ) ایسی ڈھبری جس میں گھمانے کے لئے تتلی کے سے پر بنے ہوں ۔

Butterfly orchis : ( n ) ایک قسم کا پودا ۔

Butterfly plant : ( n ) ایک قسم کا پودا ۔

Butterfly screw : ( n ) ایسا پیچ جس میں گھمانے کے لئے تتلی کے سے پر بنے ہوں ۔

Butterfly shaped : ( a ) تتلی نما ۔

Butterfly shell : ( n ) تتلی نما صدف ۔

Butterfly valve : ( n ) دیکھو Butterfly cock

Butterfly weed : ( n ) ایک امریکی پودا ۔

Butterine : ( n ) نقلی مکھن ؛ مصنوعی مکھن ( دودھ اور مارجرین سے مل کر بنا ہوا ) ۔

Butteriness : ( n ) چکنا پن ؛ چکنائی ؛ دوھنیت ۔

Butteris : ( n ) نعل بند کا سم کاٹنے کا چھرا ؛ سم تراش ۔

Buttermilk : ( n ) چھاچھ۔

Buttery : ( n ) [ Late L. "botaria" ] (۱) کالجوں وغیرہ کا مودی خانہ ۔ (۲) شراب اور کھانے پینے کی چیزیں رکھنے کا بھنڈار ۔

Buttery : ( a ) (۱) مکھن کی طرح یا مکھن دار ۔ (۲) مکھن کی طرح ملائم ۔ (۳) مکھن لگا ہوا ۔ (٤) چاپلوس ؛ خوشامدی ؛ روغن قاز ملنے والا ؛ چکنا چپڑا ۔

Buttery-bar : ( n ) بٹری کی کھڑکی کے اوپر لگا تختہ یا چھجہ ۔

Buttery-book : ( n ) ( جامعوں میں ) وہ کتاب جس میں لڑکوں کے نام اور خوراک کا حساب درج ہوتا ہے ۔

Buttery-hatch : ( n ) بٹری کی کھڑکی جس میں سے گھی مسالہ وغیرہ دیا جاتا ہے ۔

Butting : ( n ) ڈھونس مارنا ؛ ٹکر مارنا ؛ ڈھونس ؛ ٹکر۔

Butting : ( n ) سرحدی ؛ حد ؛ سیما ۔

Butting : ( n ) اگر مگر کرنا " Buts " کا استعمال کرنا ۔

Butting-joint : ( n ) دیکھو Butt joint

Buttinsky : ( n ) دخل درمعقولات کرنے والا ؛ مداخلت کرنے والا ۔

Buttock : (۱) ( جہاز رانی ) جہاز کی چوڑائی ؛ جہاز کے سب سے اخری حصے کا محدب حصہ ۔ (۲) کشتی کا پیچ ؛ داؤ ۔ (۳) ( جمع میں ) سرین ؛ چوتڑ ۔

Buttock : ( v ) کولھے پر لاد کر دے مارنا ( پیچ ) ۔

Buttocked : ( a ) سرین دار ۔

Button : ( n ) [ Late L. "buttonem" ] (۱) بوتام ؛ بٹن ؛ تکمہ ۔ (۲) کلی ؛ غنچہ ۔ (۳) بے کل کھمبی ؛ ککرمتا ۔ (٤) لبلبی ؛ بٹن ؛ گھنٹی ( جیسے برقی گھنٹی میں ) ۔ (٥) چٹخنی ؛ منھا ؛ دستہ ۔ (٦) کوئی چھوٹی سی گول چیز ؛ گونڈی ۔ (۷)بعض پودوں کے نام کا جز ۔ (۸) ایسی تلوار جس کی نوک پر ٹوپی سی لگی رہتی ہے (شمشیر زنی کے لئے) ۔ (۹) دھات کی وہ گونڈی جو پگھلانے پر کلھیا میں رہ جاتی ہے ۔ (۱۰) کم قیمت چیز ؛ بے وقعت چیز ۔ (۱۱) ایک انچ کا پیمانہ (دستانے کو ناپنے کےلئے) ۔ (۱۲) ( جمع میں ) وردی پوش کم سن خدمت گار ۔ (۱۳) (جمع میں) بھیڑ کی مینگنی ۔ (١٤) کم سن لڑکا ۔ (١٥) داب بٹن (Push -button) ۔

(۱۶) سننے کے آلے کا وہ حصہ جو کان میں رہتا ہے ۔ (۱۷) ٹھوڑی کی نوک جس پر خصوصاً مکے کی ضرب پڑتی ہے ۔ (۱۸) عقل ۔

Bachelor's button / Beggar's button : گل تکمہ ۔

Boy in buttons : وردی پوش کم سن خدمتگار ۔

On the button : بجنسہ ؛ ٹھیک ٹھیک ۔

To take by the buttons : روکنا ۔

To touch the button : ذرا سے اشارہ پر بڑے بڑے کاموں کا عمل میں آنا ۔

Button : ( v ) (۱) بٹن لگانا یا آراستہ کرنا ؛ بٹن ٹانکنا ۔
(۲) ( لباس ) بٹن لگا کر بند کرنا ۔
(۳) بٹن لگانےکے لائق ہونا ۔
(٤) لب بستہ ہونا ؛ خاموش رہنا ۔
(٥) بوتام کی شکل میں ہونا ( پھلوں کا ) ۔

Button ball : (n) شمالی امریکہ کی جھاڑی جس میں بٹن نما پھول ہوتے ہیں ۔

Button blank : ( n ) دھات کا وہ ٹکڑا جس کو کاٹ کر بٹن بنایا جاتا ہے۔

Button-boot : ( n ) بٹن دار جوتے ۔

Button -boy : ( n ) وردی پوش کم سن خدمت گار ۔

Button-bush : ( n ) دیکھو Button ball

Button-fish : ( n ) ایک قسم کی مچھلی ۔

Button-hold : (v) (۱) کاج ۔(۲) پھول جو بوتام کے کاج میں لگاتےہیں ۔
(۳) ( استعارتاً ) دہن تنگ ۔

Button-holder : ( n ) (۱) خواہ مخواہ روک کر باتیں کرنے والا ۔(۲) بوتام دانی ۔

Button-hole : ( n ) دیکھو Button -hold

Button-hole : ( v ) (۱) کاج بنانا ۔
(۲) خواہ مخواہ روک کر باتیں کرنا ۔
(۳) متوجہ کرنا ۔

Button-holer : ( n ) (۱) کاج بنانے والا ؛ کاج بنانےکی مشین ۔
(۲) کاج میں لگانے والا پھول ۔

Button -hook : ( n ) بٹن لگانے کا ہک ۔

Button -mould : ( n ) لکڑی یا دھات کا قرص جس پر کپڑا لپیٹ کر بوتام بنایا جاتا ہے ۔

Button-mushroom : ( n ) کھمبی ۔

Button seal : ( n ) ( تاریخ ) بٹن کا سکہ ؛ بٹن کی مہر ۔

Button-strike : ( n ) انجمنوں کی وہ ہڑتال جس کا مقصد اراکین سے بقایا وصول کرنا ہو اور جو یونین کےممبر نہ ہوں ان کو ملازمت سے روکنا ہو ۔

Button-tree : ( n ) ایک قسم کا درخت یا جھاڑی جس کے پھل بٹن کی طرح سخت ہوتے ہیں ۔

Button-up : (v) (۱) مضبوطی سے بند کرنا ۔
(۲) انجام دینا ؛ آخری فیصلہ کرانا ۔
(۳) خاموش ہو جانا ۔

Button-weed : ( n ) ایک قسم کی چھوٹی تکلیف دہ گھاس جس کے پھل اور پھول دونوں بٹن جیسے ہوتے ہیں ۔

Button-wood : (n) دیکھو Button-tree / Button- ball

Buttoned : ( a ) (۱) بوتام دار ؛ تکمہ دار ؛ بٹن دار ۔
(۲) بٹن سےبند کیا ہوا ۔
(۳) بٹن سے آراستہ ۔

Buttoner : ( n ) (۱) بٹن ٹانکنے والا ۔
(۲) لباس یا جوتا تیاری کے بعد اور بستہ بندی سےقبل ؛ بٹن لگانے والا ۔

Buttonless : ( a ) بے بٹن کا ؛ بے بوتاموں کا ۔

Buttonlessness : (a) بے بٹن کا ہونا ۔

Buttons : ( n ) (۱) وردی پوش کم سن خادم ۔
(۲) پودوں کی ایک جنس ۔

Buttony : ( a ) بٹنوں سے آراستہ ؛ بٹن کی طرح ؛ تکمہ دار ۔

Buttress : ( n ) [ OF."Bouterez" ] (۱) اڑواڑ ؛ سہارا ؛ پشتہ ؛ تھمبی ؛ ٹیک ۔(۲) سہارا ۔
(۳) کسی پہاڑ یا پہاڑی کا باہر نکلا ہوا حصہ ۔
(٤) گھوڑے کے سم میں نکلا ہوا سخت ابھار ۔
(٥) درخت کے تنے کا نچلا پھیلا ہوا حصہ ۔

Buttress : ( v ) (۱) پشتہ بندی کرنا ؛ اڑواڑ لگانا ؛ تھمبی لگانا ۔(۲) پشتی لینا ؛ سہارا لینا ؛ حمایت کرنا ؛ سہارا دینا ؛ مضبوط کرنا ۔

Butty : ( n ) [ Corrupt f."Booty ] (١) ساتھی : رفیق : (٢) ٹھیکہ دار ( کوئلہ یا خام دھات نکالنے کا ) ۔

Butty system : ( n ) ( تجارت ) ذیلی ٹھیکہ داری ۔

Butyl : ( n ) بیوٹیل $(C_4H_9)$ ۔

Butylactic : ( a ) بیوٹیل سے متعلق : بیوٹیل ایسڈ $(C_4H_8O_3)$ ۔

Butylalcohol : ( n) ( کیمیا ) بیوٹانل الکوحل $(C_4H_{10}O)$ ۔

Butyl aldehyde : ( n ) ( کیمیا ) بیوٹانل الڈی ھائیڈ ۔

Butylene : ( n ) بیوٹیلن $(C_4H_8)$ ۔

Butylenic : ( a ) بیوٹیلن سے متعلق ۔

Butylic : ( a ) بیوٹیلن سے متعلق ۔

Butyr / Butyro : جزو ترکیبی بمعنی " مکھن کا" ۔

Butyraceous : ( a ) [ F. L. "butyrum" ] مکھنیا : روغنی : مکھن کے جیسا روغن دار : روغنی چیز ۔

Butyrate : ( n ) بیوٹیرک ایسڈ کا ایک نمک ۔

Butyrene : ( n ) ( کیمیا ) بیوٹائرین ۔

Butyric : ( a ) مکھن سےمتعلق : مکھن کا خصوصاً اس کی کیمیاوی ترکیب اورتشکیل کے حساب سے ۔

Butyric acid : ( n ) ( کیمیا ) بیوٹائرک ایسڈ : بیوٹائرک تیزاب $(C_4H_8O_2)$ ۔

Butyrically : ( adv ) روغنی ھونے کے لحاظ سے ۔

Butyrin : ( n ) ایک سیّال روغن جو بیوٹیرک ایسڈ کو گلیسرین ( Glycerin ) میں ملانے سے بنتا ھے ۔

Butyrolactone : ( n ) ( کیمیا) بیوٹائرولیکٹون ۔

Butyrometer : ( n ) ( کیمیا) بیوٹائرو پیما : مکھن پیما : چربی پیما ۔

Butyron : (n) ( کیمیا ) بیوٹائرون $(C_3H_7)_2$ ۔

Butyrous : ( n ) [ L. "butyrum "+ -ous ] دیکھو Butyraceous

Buvette : ( n ) [ MF. "beuvette ", "buvette" ] شراب خانہ : مے خانہ ۔

Buxaceae ( n ) [ L. "Buxus" + - aceae ] سدا سہار درخت : جھاڑی اور پودوں کی ایک جنس ۔

Buxeous : ( a ) [ L. "buxeus ] باکس یا باکس درخت ۔ سے متعلق ۔

Buxerry : ( n ) توڑے دار بندوقچی ( توڑے دار بندوق چلانے والا ) ۔

Buxine : ( n ) [ L." Buzus"+ -INE ] باکس کے درخت کا نباتی القلی ۔

Buxom : ( a ) [ ME."buhsum" ] گداز جسم کی : قبول صورت : خوش دل : شاد : خوش مزاج : صحت مند : گداز سینے والی : بھری بھری چھاتیوں والی ۔

Buxomness : ( n ) گدازپن : خوش مزاجی ۔

Buy : ( v ) [ OE. "byez(e)an" ] (١) مول لینا : خریدنا ۔ (٢) میسر آنا : مہیا کرنا ۔ (٣) کسی کو رشوت دے کر توڑ لینا : اپنی طرف ملا لینا ۔ (٤) مصیبت اٹھا کر حاصل کرنا : کچھ کھوکر حاصل کرنا : ایثار کر کے حاصل کرنا ۔ (٥) معاوضہ میں لینا ۔(٦) نجات دلانا ۔ (٧) یقین کرنا : قبول کرنا ۔

To be bought and sold : رشوت کےلئے دھوکا کھانا ۔

To buy a pocket / To buy it : ( عامیانہ ) مرجانا ۔

To buy a pig in a poke : (١) بےسوچے سمجھے اپنے کو پھنسا لینا ۔ (٢) بے دیکھے بھالے کسی بات کو منظور کرلینا۔

To buy in : اکھٹاخریدنا : نیلامی کی بولی بڑھا کر خود خرید لینا : کسی کارخانے یا کمپنی کے حصے خریدنا ۔

To buy in to : کسی کارخانے یا کمپنی کے حصے خریدنا ۔

To buy off : (١) کچھ دے دلا کر فوجی خدمت سے مستثنیٰ کرا دینا ۔ (٢) دے دلا کر گلو خلاصی کرانا ۔

To buy out : (١) کچھ دے دلا کر حقوق سے دست بردار ھونے پر آمادہ کرنا ۔ (٢) سب حصوں کو ( کسی کارخانے یا کمپنی کے ) خرید لینا ۔

To buy over : رشوت دے کر اپنی طرف ملا لینا ۔

To buy up : (۱) کسی مال کو جتنا زیادہ سے زیادہ مل سکے خرید لینا ( بازار کو قابو میں رکھنے کے لئے ) ۔

Buyable : ( a ) قابل خرید ۔

Buyer : ( n ) خریدار ؛ گاھک ؛ مشتری ۔

Business buyer : ( تجارت ) کاروباری خریدار ۔

Cash buyer : ( تجارت ) نقد خریدار۔

Potential buyer : ( تجارت ) ممکنہ خریدار ۔

Residential buyer : ( تجارت ) رھائشی خریدار ۔

Buyer's market : ( n ) ( تجارت ) خریدار بازار ۔

Buyer's monopoly : ( n ) ( تجارت ) اجارہ داری خریدار ۔

Buyer's right of routing : ( تجارت ) اختیار خریدار برائے راستہ ۔

Buyer's strike : ( n ) ( تجارت ) خریدار کی هڑتال ۔

Buyer's surplus : ( n ) ( تجارت ) خریدار کا زائد ۔

Buying : ( n ) خرید ؛ خریدنا ؛ مول لینا ۔

Central buying : ( تجارت ) مرکزی خرید ۔

Committee system of buying : ( تجارت ) کمیٹی خرید طریقہ ۔

Forward buying ( تجارت ) اگاؤ خرید ؛ وعدہ خرید

Hand to mouth buying : ( تجارت) کام چلاؤ خرید ۔

Memorandum buying : ( تجارت ) کچی تحریر خرید ۔

Reciprocal buying : ( تجارت ) جوابی خرید ۔

Buying activity : ( n ) ( تجارت ) خریداری عمل ؛ عمل خریداری ۔

Buying agent : ( n ) ( تجارت ) خریدار ایجنٹ ۔

Buying committee : ( n ) ( تجارت ) خریداری کمیٹی ۔

Buying in : ( n ) ( تجارت ) نیلامی خرید ۔

Buying information : ( n ) ( تجارت ) خرید جانکاری ؛ خرید معلومات ۔

Buying in margin : ( تجارت ) نیلامی خرید گنجائش ۔

Buying rate : ( n ) ( تجارت ) خرید در ؛ شرح خرید ۔

Buys ballot table : ( شماریات ) بائس بیلٹ جدول ۔

Buz : ( n ) دیکھو Buzz

Buzz : ( n ) [ See Buzz ( v ) ] (۱) بھنبھناھٹ ؛ بھنك ۔ (۲) شور و غل ؛ هلچل ؛ ناقابل فهم آوازیں ؛ جوش و خروش ؛ سرگرمی ۔ (۳) افواہ ۔ (٤) ٹیلیفون کی ایك کال ۔ (٥) شراب یا نشہ آور چیزوں کا رد عمل ۔ (٦) هیجان ۔ (۷) صفیری حروف کے ادا کرنےکی آواز ۔

Buzz : ( n ) [ Echoic ] (۱) مچھلی کا چارا ۔ (۲) روئیں دار بھونرا ۔

Buzz : ( n ) (۱) گھنے نقلی بال ؛ بڑے نقلی بال ؛ نقلی بال لگانے والا ۔ (۲) بڑا افسر یا عهدہ دار یا بڑے درجے کا آدمی ۔

Buzz : ( v ) [ Echoic ] (۱) بھنکنا ؛ بھنبھنانا ۔ (۲) سر هو جانا ۔ (۳) کسی مجمع یامقام سے ایسی آوازوں کا آنا جو سمجھ میں نہ آ سکیں ۔ (٤) بھنبھنانا ۔ (٥) پھیلنا ؛ پھیلانا ( افواہ وغیرہ کا ) ۔ (٦) ایك ساتھ بولنا ؛ زن زن هونا ( پتھر وغیرہ کے پھینکنے کی آواز ) ۔ (۷) ( استعارتاً ) چکر لگانا ؛ اڑنا ؛ تیزی سے جانا ۔ (۸) بے فائدہ اضطراب کے ساتھ مشغول رهنا۔ (۹) Buzzer کے ذریعہ بلانا ۔ (۱۰) ٹیلیفون پر بات کرنا ۔ (۱۱) زور سے پھینکنا ۔ (۱۲) گول آرے سے کاٹنا ۔ (۱۳) غوطہ لگا کر نیچی اور تیز اڑان کرنا ۔ (١٤) انٹرویو لینا ؛ سوال کرنا ۔

Buzz / Buzza : ( v ) شراب کی بوتل چڑھا جانا ۔

Buzz-saw : ( n ) گول آرا ۔

Buzzard : ( n ) (۱) شکرے کی قسم ۔ (۲) شکاری چڑیوں کی قسم ۔ (۳) احمق ؛ نادان ؛ ناکارہ شخص ۔ (٤) حریص ؛ قابل نفرت عادتوں والا۔ (٥) ناپسندیدگی کے اظہار کا عمومی لفظ ۔ (٦) گولف کھیل کی اصطلاح ۔ اوسط اسکور سے دو فاضل ۔

Bald buzzard : شکاری پرندوں کی ایک قسم ۔

Honey buzzard : شکاری پرندوں کی ایک قسم ۔

Moor buzzard : شکاری پرندوں کی ایک قسم ۔

Buzzard : ( n ) (۱) رات میں اڑنے والے پروانے ؛ پتنگے۔ (۲) بزر ( گھنٹی ) ۔

Buzzard clock : ( n ) پتنگے ۔

Buzzardet : ( n ) ایک لمبی ٹانگوں والا شکرا ۔

Buzzed : ( a ) کچھ نشے میں ۔

Buzzer : ( n ) (۱) بھنبھنانے والا کیڑا ۔ (۲) بھونپو (جہاز کا) ؛ پونگا ؛ بھاپ سیٹی۔ (۳) بھنبھنانےوالا ۔(٤) بزر ( برقی مشین جس سے بز بز کی آواز اطلاع کےلئے نکلتی ھے ) ۔ (٥) ( فوج عامیانہ ) سگنل والا ۔ (٦) (عامیانہ) پولیس یا سراغ رسانوں کا بلاّ ۔

Buzzingly : ( adv ) بھنبھناتے ھوئے ؛ بھنبھنا کر ۔

Buzzy : ( a ) بھن بھنانے والا ؛ گپّی ؛ باتونی ۔

Bwana : ( n ( [ Arab."abuna" ] مالک ؛ آقا ( سواحلی افریقہ ) ۔

By : (prep., adv., a. & n) [OE. "bi"] سے ؛ سمت ؛ طرف ؛ پاس ؛ قریب ؛ ساتھ ؛ میں سے ؛ پر ؛ کو ؛ میں ؛ براہ ؛ پاس سے ؛ وساطت سے ؛ معرفت سے ؛ ذریعے سے ؛ بوجہ ؛ یوں ؛ ساتھ ؛ جوں ھی ؛ تک ؛ بر بنائے ( حق وغیرہ ) ؛ دوران سے اجازت وغیرہ ؛ بہ ( بتدریج میں ) ؛ بقدر ؛ متعلق ؛ پرے ؛ باعتبار ؛ قسم ؛ الگ ؛ علاحدہ ؛ مطابق ؛ کرکے ( دو دو کرکے ) ؛ علاوہ ؛ ضمناً ( حساب داری میں ) بذریعہ ۔

Abide by : تعمیل کرنا ؛ پابندی کرنا –

Come by : حاصل کرنا ۔

Four feet by two feet : چارفٹ x دوفٹ ۔

Full and by : ( جہازرانی ) ھوا کے رخ پر چلنا ۔

Lay /put / set by : جمع کرنا ؛ ترک کرنا ۔

Lead by the hand : ھاتھ پکڑ کر رھنمائی کرنا ۔

North by east : شمال میں مائل بمشرق ؛ تقریباً شمال میں ۔

Stand by : ساتھ دینا ؛ مدد دینا ( خصوصاً بحری ) ؛ تیار کھڑے رھنا ؛ کھڑے دیکھتے رھنا ۔

Swear by : کسی چیز کا کلمہ پڑھنا ۔

To be pregnant by : اس کے نطفے سے حاملہ ھونا ۔

To have children by : اس کے بطن سے ۔

Too moral by half : حد سے زیادہ پابند اخلاق ۔

To set by the ears : بھڑکانا ؛ شہ دینا ۔

Two devided by three : دو بٹے تین ؛ ۲/۳

By /Bye : ( a ) شاہ راہ سےالگ ؛ بازو کا ؛ مخفی ؛ اتفاق ۔

By / Bye : ( n ) ضمنی مسئلہ ؛ ثانوی معاملہ ۔

By ( bye ) : Good bye کا مخفف ۔

By - . ( Prefix ) سابقہ کے طور پر ۔

- by : ( Suffix ) (۱) ( لاحقہ) مقامات کے نام کےساتھ مثلاً Grins by ۔(۲) اشخاص کے لقب کے ساتھ جو محض مذاق یا تحقیر کے لئے دیا جائے مثلاً : idles by = کاھل ؛ Wigs by= نقلی بالوں والا ۔

By-aim : ( n ) پوشیدہ مقصد ۔

By-alley : ( n ) بغلی گلی ۔

By all means : ضرور ؛ ھر ذریعہ سے ؛ ھرطریقہ سے ۔

By-and -by : ( n ) ٹال مٹول ؛ آئندہ موقع ۔

By and by : رفتہ رفتہ ؛ عنقریب ؛ تھوڑی مدت میں ؛ تھوڑے عرصے میں۔

By and large : ( adv) مجموعی طور پر ؛ بطور کلّی ؛ کل ملا کر ؛ سب ملا کر ۔

By beat of drum : ( انتظامیہ ) ببانگ دہل ؛ ڈھول بجاکر ؛ اعلانیہ ۔

By-bidder : ( n ) نیلام میں قیمت بڑھانے کے واسطے بولی بولنے والا۔

By-blow : ( n ) اتفاقی یا بالواسطہ ضرب ؛ حرامی اولاد۔

By book : کتاب کےمطابق ۔

By-chamber : ( n ) بغلی کمرہ ۔

By-corner : ( n ) علاحدہ گوشہ ۔

By-day : ( n ) چھٹی کا دن ۔

By-election : ( also bye-election ) : ( n ) ( انتظامیہ ) ضمنی انتخاب : ذیلی انتخاب ۔

By-end : ( n ) مخفی مقصد ' ٹکڑا ۔

By feature : ( n ) ثانوی جاذب توجہ چیز ( تماشہ کھیل ) ۔

By flown : ( a ) پاس سے اڑنے والا ۔

By -form : ( n ) ( کسی لفظ کی ) ثانوی شکل ۔

By glance : ( n ) اچٹتی نگاہ ۔

By hand : دستی : دست بدست ۔

By heart : حفظ : زبانی : ازبر ۔

By-issue : ( n ) ضمنی مسئلہ ۔

By-lane : ( n ) چھوٹی گلی جو سڑک سے ملی ہو ۔

By-law/ Bye-law : ( n ) مقامی قاعدہ یا قانون ' مخصوص جماعت یا انجمن کا قانون ' ذیلی قانون ۔

By-matter : ( n ) ذیلی واقعہ 'ادنی معاملہ ۔

By-name / Byname : ( n ) عرف ' پیار کا نام : چھیڑ کا نام ۔

By one self : خود بخود : اکیلے : تن تنہا ۔

By our lady : حضرت مریم کی قسم ۔

By-pass : (۱) بھاپ نکلنے کی ثانوی نالی ۔
(۲) گیس ، لیمپ کی چھوٹی نلکی ۔
(۳) شکمی سڑک : ذیلی راستہ : فرعی راستہ : ( طبیعیات ) ضمنی گذر ۔

By-pass : ( v ) (۱) نظرانداز کرنا : چھوڑ کر گذر جانا۔
(۲) ذیلی راستہ بنانا ۔
(۳) ( ملٹری ) دشمن کےبغل سے آگے نکل جانا ( حملہ کئے بغیر ) ۔

By-past / Bypast : ( a ) گذرا ہوا : گذشتہ : ماضی ۔

By-path : ( n ) غیر معروف راستہ : پگڈنڈی : مخصوص راستہ : نجی راستہ ۔

By-payment : ( n ) خفیہ ادائی ۔

By-play : ( n ) اصل نمائش کے درمیان کوئی ضمنی عمل : ڈرامےمیں ضمنی حصہ : گونگا تماشہ ۔

By-plot : ( n ) ذیلی پلاٹ ۔

By-product : ( n ) (۱) ضمنی پیداوار۔
(۲) بلا ارادہ اور غیر متوقع نتیجہ : ( حیوانیات ) ضمنی حاصل ۔

By-production : ( n ) ذیلی پیداوار ۔

By right : حق و انصاف کی رو سے ۔

By -road : ( n ) ذیلی سڑک : کم چـالو سڑک ۔

By-room : ( n ) ضمنی کمرہ ۔

By rote : ( a ) رٹا ہوا ۔

By rote : پاس سے ۔

By - route : ( n ) شاہراہ سے الگ راستہ ۔

By - stander : ( n ) تماشائی : تماشا بین : الگ کھڑا رہنے والا ۔

By-street : ( n ) گلیاری ۔

By-stroker : ( n ) پاس سے سیر کرنے یا گھومنے پھرنے والا۔

By-talk : ( n ) گپ شپ ۔

By-term : ( n ) کیمرج یونی ورسٹی میں اصلی میعاد سے الگ میعاد ( term ) ( داخلہ اور سند کے لئے ) ۔

By that : اس لئے :لہٰذا ۔

By the astern : ( جہاز رانی ) پیچھے کی طرف جھکا ہوا ۔

By the by : تذکرتاً : بر سبیل تذکرہ ۔

By the hands of : اس کے ہاتھ سے : اس کے ذریعے ۔

By the head : (جہاز رانی ) اگلا حصہ پچھلے حصے کے اعتبار سے زیادہ گہرے پانی میں ہو ؛ آگے کی طرف جھکا ہوا ۔

By the space of : دوران میں ۔

By the way : اس سلسلے میں ؛ برسبیل تذکرہ ؛ ضمناً ۔

By the way of knowing every body : جہاں / جگت آشنا ہونے کا دعویٰ کرنا یا سمجھا جانا ۔

By-thing : (n) معمولی چیز ؛ غیر اہم چیز ۔

By-thought : (n) سرسری خیال ۔

By-time : (n) درمیانی ؛ فرصت کا وقت ۔

By-turning : (n) غیر معروف موڑ ۔

By-view : (n) (۱) اچٹتی ہوئی نگاہ ؛ سرسری نظارہ ۔ (۲) ذاتی مفاد کا مقصد ۔

By virtue of : نتیجہ میں ؛ ذریعہ سے ؛ وجہ سے ۔

By-walk : (n) ایک الگ تھلگ یا خاص راستہ ؛ تنہا چلنے کی روش ۔

By-way : (n) (۱) غیر معروف راستہ ۔ (۲) کسی علم یا فن کا غیر معروف شعبہ ۔

By way of : بطور ۔

By-west : پچھم کے قریب ۔

By-window : (n) بغلی کھڑکی ۔

By-wipe : (n) دیکھو Side stroke ؛ ضمنی فعل ؛ بغلی دار ؛ ( تیراکی میں ) بغلی ہاتھ ۔

By-word : (n) (۱) ضرب المثل ؛ کہاوت ۔ (۲) تحقیر یا طنز کا نشانہ ۔ (۳) سخن تکیہ ۔ (٤) عرف ۔

By-work : (n) (۱) ضمنی کام ؛ وہ کام جو درمیانی فرصت میں کر لیا جائے ۔ (۲) وہ کام جو مقصد بعید کے لئے کیا گیا ہو ؛ وہ کام جس کی ثانوی اہمیت ہو ۔

By your leave : آپ کی اجازت سے ۔

Byard : ( n ) چمڑے کا تسمہ ( جو کوئلہ کی کان میں گاڑی کھینچنے والے سینے پر باندھتے ہیں ) ۔

Bye : ( n ) (۱) ( کرکٹ ) وہ رن جو گیند کے وکٹ کیپر سے چھوٹ جانے پر بن جاتا ہے ۔ (۲) ( ٹینس اور باکسنگ وغیرہ ) ایسے شخص کی حالت جو آزمائش میں تنہا رہ جائے اور دوسرے اپنے مقابل کے ساتھ میدان میں جائیں ۔ (۳) ( Lacross کھیل میں ) ایک گول ؛ شروع کرنے کی لائن ۔ (٤) جیمس اول کی حکومت کے خلاف ایک سازش کا نام ۔

Bye -bye : خدا حافظ ( Good-bye ) ۔

Bye -bye : ( n ) لوری ؛ بستر یا نیند ۔

Bygoing : ( n ) گذر ۔

In the bygoing : ضمناً ۔

Bygone / By-gone : ( a & n ) ماضی ؛ قدیم ؛ گذشتہ ؛ گزرا ہوا ۔

Bygones : ( n ) زمانہ گذشتہ ؛ باقی ؛ گذشتہ خطائیں ۔

Let bygones be bygone : گذشتہ را صلواۃ ۔

Bylander : ( n ) دیکھو Bilander

Bylaw-man : ( n ) دیکھو Byrlawman
وہ مقامی افسر جو شمالی انگلستان اور اسکاچستان میں مقامی قانون بناتا ہے اور معمولی مقدمات کا فیصلہ کرتا ہے ۔

Byre : ( n ) [ OE."byre" ] بتھان ؛ گاؤ شالہ ؛ گاؤ خانہ ۔

Byrlady : ( int. ) حضرت مریم کی قسم ۔

Byrlawman : ( n ) وہ مقامی افسر جو ضمنی یا ذیلی قانون کے بنانے اور نافذ کرنے کے لئے مقرر ہو ۔

Byrnie : ( n ) زرہ ۔

Byronic : ( a ) بائرن یا اس کی شاعری سے متعلق ؛ بائرن کے طرز کی ہجو ؛ بائرن کی شاعری کی طرح ۔

Byronism : ( n ) بائرن کی تقلید ؛ بائرن کی نقل ۔

Byrsa : ( n ) [ Gr. ] (طب ) باریک چمڑا جس پر پلاسٹر لگایا جاتا ہے ۔

Byssaceous : (a ) [ Byssus + - ACEOUS ] ( نباتیات ) ۔

کتانیہ دار ؛ ریشہ دار ۔

Byssiferous : (a ) کتانی ۔

Byssine : ( a ) [ Gr. "byssinos " ] باریک باریک ریشوں کے لچھے کا بنا ہوا ؛ کتانی ۔

Byssoid : ( a ) کتانیہ نما ۔

Byssolite : ( a ) [ Gr. "byssos" + - LITE ] بیسٹس کی طرح کا = Asbestoid

Byssus : ( n ) [ Gr. " byssos" ] (۱) قدیم باریک سن یا اس کا کپڑا ۔ (۲) باریک باریک ریسوں کے لچھے جن کے ذریعہ صدف چٹانوں سے چمٹے رہتے ہیں ۔

Byward : (n) ضمنی محافظ خانہ ۔

Byzantian : (a & n) [ L."Byzantius"] دیکھو Byzantine

Byzantine : (a) [ L."Byzantinus"] (۱) بزنطینی : قسطنطنیہ سے متعلق ۔ (۲) بزنطینی طرز کی موسیقی جس کا مشرقی کلیسا میں رواج تھا ۔ (۳) بزنطینی طرز تعمیر جس کی تکمیل رومن سلطنت کے مشرقی حصے میں ہوئی تھی ۔ اس طرز تعمیر میں دائرے ؛ گنبد اور گول ستون خاص اہمیت رکھتے ہیں ۔

Byzantine : (n) بزنطین کا باشندہ ۔

Byzantine cathedral : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) بازنطینی صدر کلیسا ۔

Byzantine historians : (n) چھٹی صدی سے پندرھویں صدی تک کی رومن شہنشاہیت کے مورخ ۔

Byzantinesque : (a) بزنطینی (طرزتعمیر، موسیقی وعیرہ ) ۔

Byzantinism : (n) بزنطینیت ۔

Byzantinize : (v) بزنطینی وضع یا ساخت میں ڈھالنا یا بنانا ۔

Byzen : (n) [ OE."bisen"," bysen"] شرمناک منظر یا مثال ۔

# C

**C :** (۱) انگریزی حروف تہجی کا تیسرا حرف ۔ (۲) ( اعداد شمار میں ) 100 ؛ ( عامیانہ ) سو ڈالر ۔ (۳) ( موسیقی ) طبعی میجر اسکیل کا پہلا سر ۔ (٤) ( منطق ) مفروضہ شخص یا شے ۔ (۵) ( الجبرا ) تیسرا مقدار معلومہ ۔ (٦) کسی جزو یا شخص کو آسانی کے لئےیا بلا وجہ C مان لینا ۔ (۷) امتحان میں ممتحن کے کام کی درجہ بندی میں تیسرا درجہ ۔ (۸) درجہ بندی کے لحاظ سے کسی شخص یا چیز کا C کہا جانا ؛ فوجی ملازمت میں اہلیت کے لحاظ سے آخری درجہ ۔ (۹) کوئی چیز جو حرف C کی شکل کی ہو ۔

**Ca : ( v ) [ mod. Sc. f. CALL ]** ( اسکاٹستان ) پکارنا ' ہانکنا ۔

**CA : ( n )** ہانک ' پکار ۔

**Caaba : ( n ) [ Arab ]** کعبہ : مکہ معظمہ میں ایک عمارت جو مسلمانوں کی سب سے بڑی عبادت گاہ ہے ۔

**Caam : ( n )** کرگھے کی چھوٹی ڈوریاں جن سے تانا گذرتا ہے ۔

**Cab / Kab : ( n ) [Heb. "qab" ]** تقریباً دو کوارٹز کے برابر ایک قدیم عبرانی پیمانہ ۔

**Cab : ( n ) [ Abbrev. of CABRIOLET ]** (۱) ایک گھوڑے کی بگھی ؛ یکہ ۔ (۲) انجن پر ڈرائیور کے لئے سائبان ۔ (۳) یکہ ۔ (٤) ٹیکسی ( Taxicab کا مخفف ) ۔ (۵) لفٹ کا خانہ ۔

**Cab : ( n ) [ short for CABBAGE ]** ( عامیانہ ) طلبا کو رٹانے کی کتاب ؛ نصاب کا ترجمہ یا خلاصہ ۔

**Cab : ( v )** بگھی میں جانا ۔

**Cab : ( v ) [ short for CABBAGE ]** چوری کرنا ؛ نصاب کے ترجمہ یا خلاصہ کو رٹنا ۔

**Cab : ( n ) [ Perh. alter. of gob ( lump ) ]** کوئی میلی یا لیس دار چیز ۔

**Cab-rank : ( n )** اڈے میں گاڑیوں یا بگھیوں کی قطار ۔

**Cab-runner : ( n )** حمال ' قلی ؛ مزدور ۔

**Cab-stand : ( n )** بگھی یا گاڑی کا اڈہ ۔

**Cab-tout : ( n )** حمال ؛ قلی ؛ مزدور ۔

**Caba : ( n ) [ L. "Capere" ]** عورت کا دستی بیگ ۔

**Cabaan / Caban : ( n ) [ Arab. ]** قبا ؛ عبا ۔

**Cabal : ( n ) [ L. "Cab ( b ) ala" ]** (۱) سازش ؛ سانٹ بانٹ ' سازباز ؛ سازش ۔ (۲) چارلس ثانی انگلستان کے عہد میں امور خارجہ کی کمیٹی کا نام جس میں Clifford , Arlington , Buckingham , Ashley اور Lauderdah سن ۱٦۷۲ء میں تھے اور ان کے ناموں کے سر حروف سے یہ لفظ بنا ہے ۔ کبال ( چارلس دوم کے عہد کی مشاورتی کمیٹی مجلس سن ۱٦۷۲ء (تاریخ) ۔ (۳) سازش کرنے والوں کی ایک چھوٹی جماعت ' ٹولی ؛ جتھا ۔ (٤) خفیہ جلسہ ؛ سازش ۔ (۵) فنکاروں کا حلقہ ۔

**Cabal : ( v )** (۱) سازش کرنا ؛ سازباز کرنا ۔ (۲) خفیہ جماعت میں شریک ہونا ؛ سازش کرنےوالوں کی ٹولی میں شریک ہونا ۔ (۳) جتھا بنانا ' جتھابندی کرنا ۔

**Cabala / Cabbala / Kabala / Qabala : ( n ) [ ML.CABAL ]** (۱) یہودیوں کی قدیم روایات جو سینہ بہ سینہ چلی آرہی ہیں ۔ (۲) پر اسرار تاویل و توجیہ ؛ باطنی تعلیم ' راز ؛ پر اسرار فن یا عقائد ۔

**Cabaletta : ( n ) [ L."Copula" ]** سازوں پر ایک راگ یا نغمہ ۔

**Cabalic / Cabbalic : (a)** (۱) یہودیوں کی قدیم روایات کا علم ۔ (۲) پراسرار فن یا عقائد سے متعلق یاعقائد کا ۔

Cabalism / Cabbalism : ( n ) علم الاسرار : علم باطن : قبل دانی ۔

Cabalist / Cabbalist : ( n ) قبله دان : عالم اسرار ۔

Cabalist : ( n ) سازشی ' کسی سازش کا رکن ۔

Cabalistic / Cabbalistic : ( a ) سری ' قبلائی : باطنی ۔

Cabalistically / Cabbalistically : ( adv ) (۱) پر اسرار طریقه پر ۔ (۲) سازشی ۔

Caballero : ( n ) [ L. "Caballarius", E. "Caballus" ] (۱) ایک هسپانوی شریف آدمی ۔ (۲) نائٹ ۔ (۳) گهوڑ سوار ۔

Caballine : ( a ) [ L. "Caballinus" ] (۱) گهوڑوں کا یا ان سے متعلق ۔ (۲) شاعرانه الهام دینے والا ' شاعرانه فیضان دینے والا ۔

Caballine fountain : ( n ) سرچشمهٔ الهام ' چشمهٔ فیضان ۔

Caballo : ( n ) [ L. "Caballus" ] گهوڑا ۔

Caban / Cavan : ( n ) [ Tagalog. "Kaban" ] (۱) کوٹهری خصوصاً مچهروں کی ۔ (۲) غله ناپنے کا پیمانه ۔

Cabana : ( n ) سگار کی ایک قسم : کبانه ۔

Cabana : ( n ) [ ML."Capanna" ] (۱) چهوٹے سفری خیمے کی ایک قسم ۔ (۲) هلکی چهوٹی کوٹهری کے مثل ساخت جس میں رهنے کا انتظام هو ۔

Cabane : ( n ) [ F."Cabin" ] وه ڈهانچه جو هوائی جهاز کے بازووں کو سهارا دیتا هے ۔

Cabaret : ( n ) [L.L. "Camera" ] (۱) مے خانه : بهٹی ' کلوار خانه : شراب خانه ۔ (۲) وه ریستوران جهاں کهانے کے دوران رقص و سرود کا سامان هو ۔ (۳) ایسے ریستوران کا رقص و سرود کا سامان ۔ (٤) چائے، کافی یا چاکلیٹ کا چینی کا سیٹ ۔

Cabaret : ( v ) شراب پینا ' رقص و سرود میں شریک هونا ۔

Cabbage : ( n ) [ M. F."Cabas" ] (۱) کپڑے کا وه ٹکڑا جو درزی کاٹنے میں چرا لیتا هے ۔ (۲) اسکول کے بچے کی زبان میں نصابی کتاب کا خلاصه یا ترجمه ۔

Cabbage : ( n ) [ It.Capochia ] (۱) کرم کلا : کلم : کریلا : بندگوبهی ۔ (۲) تاڑ کی طرح کے وه درخت جنکی کلیاں مثل کرم کلے کے کهائی جاتی هیں ۔ (۳) ( عامیانه ) کاغذی سکه : بنک نوٹ : بنک کی هنڈی ۔

Turnip Cabbage : گهم قمری ۔

Cabbage : ( v ) (۱) کرم کلے کی طرح گول هو جانا ۔ (۲) هرن کے سر کو سینگ کے ٹهیک پیچهے سے کاٹنا ۔

Cabbage : ( v ) (۱) چرانا ۔ (۲) رٹنا ( اسکول کے بچے کی زبان میں ) ۔

Cabbage : ( v ) دهات کے بیکار ٹکڑوں کر دبا کر ایسا بنا دینا که ان کو پکڑنے میں یا دوباره پگهلانے میں آسانی هو ۔

Cabbage-bark : ( n ) ایک قسم کے درخت کی چهال جو خواب آور اور کرم کش هوتی هے ۔

Cabbage-beetle : ( n ) دیکهو Cabbage-flea

Cabbage- butterfly : ( n ) بڑی سفید تتلی ' چهوٹی سفید تتلی : گهم قمری ۔

Cabbage -cole : کرم کلے کی ایک قسم ۔

Cabbage-flea : ایک بهت بڑا اچهلنے والا بهونرا ۔

Cabbage -fly /Cabbage-head : (۱) ایک کیڑا جو بندگوبهی کو برباد کرتا هے ۔ (۲) بندگوبهی ۔ (۳) بےوقوف آدمی : احمق : نادان ۔

Cabbage-lettuce : سلاد جس کا سر کرم کلےکی طرح هوتا هے ۔

Cabbage-moth : ( n ) ایک قسم کا کیڑا جو کرم کلے کو تباه کرتا هے ۔

Cabbage-palm : ( n ) جزائر الغرب الهند کا ایک درخت ۔

Cabbage-plant : ( n ) کرم کلےکی گاچهی ۔

Cabbage - rose : ( n ) سرخ گلاب کا بڑا پھول : کلم گلاب ۔

Cabbage-tree : ( n ) تاڑ کی قسم کا ایک درخت جس کے آخری گول حصےکو کھایاجاتا ھے : مخمل ھندی ۔

Bastered or black Cabage-tree / Canary Island Cabbage-tree / Small umbelled تاڑ جیسےدرختوں کی قسمیں ۔ دیکھو Cabbage-tree

Cabbage-wood : ( n ) Cabbage-tree کی لکڑی ۔

Cabbage-worm : ( n ) کرم کلےکو کھانے والا کیڑا : جھنجا ۔

Cabben : ( n ) [ F. CAB] بگھی گھوڑا ۔

Cabbing : ( n ) [ F. CAB ( v ) ] بگھی ھانکنا : بگھی کرایہ پر دینا ۔

Cabble : ( v ) ( لوھا گلانے میں ) کچے لوھے کو چھوٹے چپٹےتکڑوں میں توڑنا ( دوبارہ گلا کر سرخ بنانے کے لئے ) ۔

Cabbler : ( n ) کچے لوھے کو چھوٹے چپٹے تکڑوں میں توڑنے والا ۔

Cabby : ( n ) [ F. Cab ] بگھی ھانکنے والا : بگھی والا : ٹیکسی والا ۔

Caber : ( n ) [ Gael. "Cabar" ] (۱) صنوبر کا کندا ۔ (۲) شہتیر ۔

Throwing or tossing the Caber : کندا پھینکنا ۔

Cabernet : ( n ) [ F. ] کلیفورنیا کی ارغوانی شراب ۔

Cabestro : (n) [ L. "Capere" ] بالوں کا بنایا ھوا رسا ۔

Cabette : ( n ) ٹیکسی چلانے والی عورت ۔

Cabful : ( n ) بگھی یا ٹیکسی میں سمانے بھر مقدار یا تعداد : بھر بگھی : ٹیکسی بھر ۔

Cabiai : ( n ) [ Fr." Galibi" ] سب سے بڑا کترنے والا چوپایہ جانور ۔

Cabilliau / Cabeliau : ( n ) [ Du."Kabeljauw" ] کاڈ مچھلی : کاڈ مچھلی کا بھرتہ ۔

Cabin : (n) [ L."Capanna"] (۱) جھونپڑا : جھونپڑی : کٹی : چھوٹی کوٹھری ۔ (۲) جہاز کی کوٹھری : حجرہ : کمرہ ۔ (۳) ھوائی جہاز کا بند کمرہ ، اسباب، مسافر یا عملہ کےلئے ۔ (٤) شیشے سے گھرا ھوا کمرہ ( کسی مینار کے اوپر مشاھدہ کےلئے ) ۔ (٥) گاڑی جو دوسری گاڑی کے پیچھےلگی ھو اور جو رھنےکے کمرے کا کام دے ۔

Cabin : ( v ) (۱) جھونپڑے ، کمرے ، حجرے میں رھنا ، چھوٹے کمرے میں رھنا ۔ (۲) جھونپڑی میں رکھنا یا پناہ دینا ۔ (۳) بند کرنا ( چھوٹےکمرے میں ) ۔

Cabin boy : ( n ) جہاز کا بیرا یا خدمت گار ۔

Cabin class : ( n ) جہاز کا وہ کمرہ جو فرسٹ کلاس سے کم درجے کا ھوتا ھے ۔

Cabin coat : ( n ) ھوٹل ۔

Cabined : (a ) (۱) جھونپڑی کی طرح بنا ھوا ۔ (۲) چھوٹا کمرہ مہیا کیا ھوا ۔ (۳) تنگ جگہ میں بند کیا ھوا ۔ (٤) ( استعارتاً ) محدود ۔

Cabinet : ( n ) [ F. "Cabinet" It. "gabinetto" ] (۱) کوٹھری : حجرہ ، چھوٹا کمرہ ۔ (۲) چھوٹی الماری ، صندوقچہ : بکس ۔ (۳) خلوت خانہ ، شورا خانہ ، کمرۂ کابینہ : مجلس مشاورت : مجلس عاملہ ۔ (٤) کابینہ : جماعت وزراء ، کابینہ کا جلسہ ، وزیر کابینہ ۔ (٥) عجائب خانہ میں نمائش والی الماری ۔ (٦) کوئی چھوٹی سی گھیری ھوئی جگہ ۔ (۷) Cabinet photograph کا مخفف ۔ (۸) حکومت ۔ (۹) خفیہ ، نجی ، پوشیدہ کمرے کا ۔ (۱۰) کمرے یا کوٹھری میں رکھنے کے لائق ۔ (۱۱) صندوق یا الماری بنانے کے لائق ۔ (۱۲) کابینہ کا یا کابینہ سے متعلق ۔

Cabinet : (v ) صندوق یا الماری میں بند کرنا : بند کرنا ۔

Cabinet affairs : ( n ) ( انتظامیہ ) امور کابینہ ۔

Department of Cabinet affairs : ( انتظامیہ ) محکمہ امور کابینہ ۔

Cabinet Council : ( n ) (۱) دیوان خاص یا مشیروں کی کاؤنسل ۔ (۲) مجلس کابینہ ۔

Cabinet crisis : ( n ) کاؤنسل کی مشکلات جس کی وجہ سے وزارت بدل جائے یا چند ارکان مستعفی ہو جائیں : کشاکش کابینہ ' کابینہ کی نازک حالت : نازک وقت وزارت -

Cabinet edition : ( n ) متوسط تقطیع کی کتاب : کابینی -

Cabinet-maker : ( n ) (۱) صندوقچہ ، چھوٹی الماری وغیرہ بنانے کا کاریگر : کاریگر (نجار، بڑھئی) - (۲) عمدہ قسم کا فرنیچر بنانے والا - (۳) کابینہ ساز -

Cabinet minister : ( n ) ( انتظامیہ ) وزیر کابینہ -

Cabinet Particulier : ( n ) کسی ریستوران میں مہمانوں کےلئے چھوٹا نجی کمرہ -

Cabinet photograph : ( n ) متوسط تقطیع کا کابینی فوٹو -

Cabinet piano : ( n ) چھوٹا عمودی پیانو -

Cabinet pudding : ( n ) ایک قسم کی پڈنگ -

Cabinet secretariat : ( n ) ( انتظامیہ ) دفتر کابینہ -

Cabinet secretary : ( n ) ( انتظامیہ ) سکریٹری کابینہ : ناظم وزارت -

Cabinet-sized : ( a ) (۱) صندوق یا چھوٹی الماری میں رکھنے لائق - (۲) ٦/٤ انچ سائز -

Cabinet wine : ( n ) بہترین قسم کی شراب -

Cabineteer : ( n ) ( عامیانہ ) کابینہ کا ایک رکن -

Cabiri / Cabeiri : ( n ) [ Gr. "Kabiroi," "Kabeiroi" ] ( تاریخ ) یونانی مذہب کے دیوتاؤں کی ایک جماعت -

Cable : ( n ) [ L. "Capulum","Caplum" ] (۱) مضبوط رسا - (۲) ( جہاز رانی ) جہاز کا رسا : لنگر کی زنجیر یا رسی : جہاز کے رسے کی لمبائی - (۳) بحری تار - (٤) بل دار نقش و نگار - (٥) کھجور یا رسی : تین بانٹ کی رسی - (٦) رسے کی طرح کی کوئی چیز - (۷) طناب -

Cable : ( v ) (۱) رسے سےباندھنا : رسا مہیا کرنا - (۲) رسے کی طرح کی کسی چیز سے آراستہ کرنا - (۳) بحری تار بھیجنا - (٤) رسا بنانا یا رسے کی شکل کا بنانا - (٥) بل دار نقش و نگار بنانا -

Cable-bends : ( n ) چھوٹا رساجو بڑے رسے کے سرے پر حلقہ بنانے کے لئے باندھا جاتا ھے -

Cable-buoy : ( n ) پیراك پیپا جو بحری تار کو سہارا دینے کےلئے ہوتا ھے : لنگر پیراکو -

Cable-car : ( n ) اوپر سے چلنے والی ریل گاڑی کا ایک ڈبہ -

Cable conductor : ( n ) ( انتظامیہ ) کیبل کنڈکٹر : تار کنڈکٹر -

Cable-forman : ( انتظامیہ ) کیبل فورمین -

Cable-gram : ( n ) بحری تار -

Cable-guard : ( n ) ( انتظامیہ ) محافظ تار : کیبل گارڈ -

Cable jointer : ( n ) ( انتظامیہ ) تار ساز : کیبل جوائنٹر -

Cable-laid : ( n ) تین رسوں سے بنا ہوا رسا جس کے ہر رسے میں تین ڈوریاں ہوتی ہیں -

Cable-man : ( n ) بگھی چلانے والا : بگھی وان : ٹیکسی ڈرائیور -

Cable-railway : ( n ) وہ ریلوے جس میں گاڑیاں یا ڈبے موٹے رسے کے ذریعہ چلائی جاتی ہیں -

Cable-rope : ( n ) مضبوط موٹا رسا : تین بانٹ کا رسا -

Cable-stock : ( n ) لنگر کا چرخ -

Cable superviser : ( n ) ( انتظامیہ ) نگراں تار : کیبل سپروائزر -

Cable-tier : ( n ) رسوں وغیرہ کے رکھنے کی جگہ ( جہاز میں ) : پتلا رسا -

Cable-tools : ( n ) کھودنے کا ایک آلہ -

Cable-transfer : ( n ) ایک ملك سے دوسرے ملك میں پیسہ منتقل کرنا ریڈیو ، ٹیلیفون یا تار کے ذریعہ -

Cable-way : ( n ) نقل و حمل کا ایک ذریعہ جس میں دو سہاروں کے بیچ میں تاروں کا رسا آویزاں رہتا ھے جس کے ذریعہ چیزیں بھیجی جاتی ہیں : طنابی راہ -

Cablet : ( n ) [ F. CABLE ] دس انچ سے کم محیط والی بٹی ہوئی رسی -

Cabling : ( n ) بلدار نقش ۔

Cabman : ( n ) [ F. CAB ] وہ کارندہ جو برقی تاروں کو لگاتا ھے یا مرمت کرتا ھے ۔

Cabob : ( n ) ( Also Kabob ) [ Arab " Kabab" ] کباب ۔

Cabob : ( v ) کباب بنانا ۔

Caboceer : ( n ) [ Pg."Cavo" ] مغربی افریقہ کا ملکی حاکم یا سردار ۔

Caboched / Caboshed / Cabossed : ( a ) [ It."Capocchia" ] ( نقابت ) گردن کے بغیر سر بنا ہوا ( ھرن ، بیل وغیرہ کا ) ۔

Cabochon : ( n ) [ F. "Caboche" ] (۱) نیا تراشا کچھ پالش کیا ہوا پتھر ( جواھرات ) ۔ (۲) محدب شکل کا پالش کیا ہوا پتھر یا دانہ وغیرہ : قبہ‌ٔ جوھر ۔ (۳) قیمتی پتھروں کو اس طرح تراشنے کا طرز ۔

Caboclo : ( n ) [ Pg. fr. tupi. "Caboco" ] خالص نسل کا برازیلی ھندوستانی ۔

Cabomba : ( n ) [ Sp. "Cabomba" ] دریائی پودوں کی ایک قسم جس میں چھوٹے سفید یا زرد پھول ھوتے ھیں ۔

Caboodle : ( n ) [ The whole Caboodle ] کھیپ : مجموعہ : جماعت ۔

Caboose : ( n ) [ Prob. LG. "Kabuse" ] (۱) جہازی باورچی خانہ ۔ (۲) مال گاڑی کا ایک ڈبہ جس میں کارندے یا نگراں رھتے ھیں ۔ (۳) جھونپڑا ؛ جھونپڑی ۔ (٤) کھلا چولھا ۔

Caboose / Camboose : ( n ) [ Prob.LG."Kabuse" ] ( عامیانہ ) جیل ۔

Cabot : ( n ) [ F.Romanic,"Cabo"] Channel Island میں ناپنے کا ایک پیمانہ ؛ نصف بوشل ۔

Cabotage : ( n ) [ F. "Caboter" ] ساحلی تجارت : ساحلی تجارت کرنے کا حق ۔

Cabotinage : ( n ) [ F. "Cabotintage" ] تصنع آمیز اداکاری ۔

Cabre : ( a ) [ F."Cabrer" ] ( نقابت ) پچھلی ٹانگوں پر کھڑا ھونے والا گھوڑا ۔

Cabrie / Cabrit : ( n ) [ Sp. "Cabrito" ] شاندار سینگوں والا ھرن ۔

Cabriolet : ( n ) [ F. "Cabriole" ] ھلکے دوپہیوں کی تب دار ایک گھوڑے کی گاڑی ؛ تم تم کا سکہ ؛ ایک قسم کی موٹر گاڑی جس کے ھڈ کو گرایا جاسکتا ھے ۔

Cabrito : ( n ) [ Sp. dim of Cabro. ] بکری کے چھوٹے بچے کا بھنا ہوا گوشت ۔

Caburn : ( n ) [ Conn. W. CABLE ] ( جہاز رانی ) رسا یا رسی جس سے موٹے رسوں کو لپیٹتے ھیں ۔

Cacaerometer : ( n ) نجامت ھوا پیما ۔

Cacaesthasia / Cacesthesia : ( n ) ( طب ) فتور حسّی ۔

Cacafuego : ( n ) [ Pg. "Cagar" + Sp."fuego" ] دریدہ دہن ؛ شیخی بگھارنے والا : منہ پھٹ ۔

Cacanny : ( v ) آھستہ کام کرنا ؛ ھشیاری سے کام کرنا ۔

Cacanny : ( n ) ارادۃً آھستہ کام کرنے کی پالیسی ۔

Cacao : ( n ) کوکو ؛ کوکو کا درخت ؛ ناریل ۔

Cacao butter : ( n ) کوکو کے جوز سے نکالا ہوا روغنی مادہ جس سے بالوں کی کریم ، موم بتی بنتی ھے ۔

Caccagogue : ( n ) [ Gr. "Kakke" + "agogos" ] ( طب ) پھنکری اور شھد سے بنا ہوا ایک مرھم جو قبض دور کرنے کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔

Cachalot : ( n ) [ F. ] ایک قسم کی وھیل مچھلی جس کے نچلے جبڑے میں دانت ھوتے ھیں ؛ غیر ماھی قیاس ۔

Cache : ( n ) [ F. ] (۱) سامان رسد ؛ گولہ بارود وغیرہ چھپانے کی کوئی پوشیدہ جگہ خصوصاً جو سیاح استعمال کرتے ھیں ؛ چورخانہ ۔ (۲) دفینہ ؛ خزانہ ؛ چھپائی ھوئی چیزیں ۔

Cache : (v) زمین میں چھپانا : زمین کے اندر گاڑ کر رکھنا ۔

Cache-sexe : ( n ) [ F. "Cacher" + "sexe" ] لنگوٹ ؛ جانگھیہ ۔

Cachectic / -al : ( a ) [ Gr. "Kachektikos" + - AL ] جسمانی یا دماغی مریض ' ضعیف البنیان ؛ ضعیف دماغ ، لاغر جسم والا ۔

Cachepot : ( n ) [ F. "Cacher" +"Pot" ] آرائشی ظرف پھول کے گملے کو رکھنے یا چھپانے کے لئے ۔

Cachet : ( n ) [ F. "Cacher" ] (۱) مہر ۔(۲) امتیازی نشان ؛ امتیازی علامت ۔(۳) مستند اندرونی شہادت ۔(٤) ( طب ) کیپسول ۔(۵) وقار ۔ (٦) لفافہ پر کوئی تصویر، نقش یا تحریر جو ڈاک یا ٹکٹ سے کسی اہم واقعہ کی یادگار ہو ۔

Cachexy / Cachexia : ( n ) [ Gr. ] (۱) جسمانی کمزوری اور دبلا پن ( جو کسی مزمن بیماری کی وجہ سے ہو) ۔(۲) دماغ یا نقطہ نظر کی خرابی ؛ جسمانی یا دماغی خلل ؛ فساد مزاج ۔

Cachinnate : ( v ) [ L."Cachinnare" ] قہقہہ لگانا ؛ کھلکھلا کر ہنسنا ۔

Cachinnation : (n) [ L."Cachinnationem" ] قہقہہ ؛ کھلکھلاہٹ ۔

Cachinnator : ( a ) قہقہہ لگانے والا ؛ کھل کھلا کر ہنسنے والا ۔

Cachinnatory : ( a ) قہقہے سے متعلق ۔

Cacholong : ( n ) [ F. "Kaschtschilon" ] ایک قسم کا دودھیا پتھر ' قشلونگ ؛ دودھیا کار ۔

Cachou : ( n ) [ Malayalam " Kaccu" ] (۱) کتھا ۔(۲) کاجو سے بنائی ہوئی خوشبودار گولی جو تمباکو کے ساتھ منھ کو خوشبو دار کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے ۔

Cachua : ( n ) ( Also Kashua or Kaswa ) [ Amersp. "Cachua" ] پیرو کا ایک تیز رقص ۔

Cachucha : ( n ) [ Gr. "Kakkabos" ] ایک قسم کا ھسپانوی رقص ۔

Cacique : ( n ) [ F. "Cacique" ] (۱) امریکی انڈین ، جزائر غرب الھند کے قبائل کا سردار ۔(۲) اسپین اور جنوبی امریکہ کا مقامی سردار ۔ (۳) امریکہ کی ایک چڑیا ۔

Caciqueship : ( n ) امریکی انڈین یا جزائر غرب الھند کے قبائل کے سردار کا عہدہ ۔

Cack : ( v ) [ L. "Cacare" ] (۱) پاخانہ کرنا ؛ فضلات خارج کرنا ۔(۲) قے کرنا ۔

Cack : ( n ) پاخانہ ؛ قے ؛ فضلہ ۔

Cack : ( n ) [ Origin Unknown ] شیرخوار بچے کا بے ایڑی کا جوتا ۔

Cackle : ( n ) [ ME. "Cakelen" ] (۱) کٹ کٹ ؛ کٹر کٹر ۔ (۲) بک بک ؛ بکواس ؛ گپ شپ ۔(۳) ھلکی ھنسی (قہقہ اور مسکراھٹ کے درمیان کی ) ؛ کھی کھی ۔(٤) بکواس ۔

Cackle : ( v ) (۱) کڑ کڑانا ( مرغی کا ) ۔(۲) بک بک کرنا ؛ ٹائیں ٹائیں کرنا ؛ فخر کرنا ؛ شیخی بگھارنا ۔(۳) کھی کھی کرنا ؛ دانت نکالنا ۔

Cackle : ( v ) ( جہاز رانی ) موٹے رسے کو تین انچ موٹے رسے سے ڈھک دینا ( رگڑ سے بچانے کے لئے ) ۔

Cacker : ( n ) بکواسی ؛ کڑکڑ کرنے والی مرغی وغیرہ ۔

Caco : ( Prefix ) [ Gr."Kak'os" ] سابقہ بمعنی مرض ۔

Caco-demon / -daemon : ( n ) (۱) بھوت پریت ؛ خبیث روح ؛ شیطان ۔(۲) بدسگال ؛ بدطینت شخص ۔ (۳) (خراب اثر، مضرت رساں ) آسمان کا بارھواں خانہ ۔

Caco-demonia : ( n ) جنون جس میں مریض کو یہ دھوکا ھوتا ھے کہ اس پر بھوت سوار ھو گیا ھے ۔

Caco-doxical : ( a ) غلط رائے یا ارتداد سے متعلق یا اس کی طرح ۔

Caco-doxy : ( n ) [ Gr. "Kak+doxia" ] غلط رائے یا عقیدہ ۔

Caco-epistic : ( a ) خراب تلفظ والا ۔

Caco-epy : ( n ) [ Gr."Kakoepia" ] خراب تلفظ ۔

Caco-gastric : ( a ) خراب معدہ یا پیٹ والا ۔

Caco-genesis : ( n ) [ Gr. ] (۱) بگڑی ھوئی شکل ؛ عجیب و غریب چیز؛ بدشکل ۔(۲) نسلی انحطاط ؛ ناقص تولید ۔

Canopy : (n) [ Cl. L."Canopeum"] (۱) شامیانہ : چھتر : چھتری : منڈپ : آفتاب گیر : شاد رواں : سائبان : نم گیرا' سیگ ڈمبر : آسمانہ - (۲) طاق کا چھجا - (۳) چھت کی طرح کی ساخت اسٹیج کی پشت پر - (٤) ہوائی جہاز میں طیارچی کے بیٹھنے کی جگہ پر کا شفاف ڈھکن - (٥) پیرا شوٹ کی چھتری -

Canopy : (v) شامیانہ لگانا : چھجا لگانا -

Canorous : (a) [ L."Canorus"] سریلی آواز : سریلا : خوش الحان : رسیلی : گمکیلا -

Canorously : (adv) سریلے پن سے : خوش الحانی کے ساتھ -

Canorousness : (n) سریلا پن : خوش الحانی -

Cant : (n) [ OF."Cant"] (۱) زاویہ : ترچھا رخ : کونا - (۲) دھکا ، اچھال یا حرکت جس سے شئے الٹ جائے - (۳) پہلو : ضلع - (٤) لکڑی کا مربع کندہ - (٥) ( جہاز رانی ) جہاز کے پیندے سے لگی ترچھی فریم - (٦) ڈھلوان - (۷) (وھیل مچھلی کے شکار میں) وھیل مچھلی کی گردن اور بازوؤں کے درمیان کاٹ کر بنایا ھوا وہ حصہ جسکے ذریعہ اس کو اٹھاتے ھیں -

Cant : (n) (۱) جزو : حصہ - (۲) نیلام کے ذریعہ تقسیم کرنے کا طریقہ : نیلام ( آئرستان ) -

Cant : (n)[ L."Cantus"] (۱) کسی جماعت، فرقہ، پیشہ وغیرہ کی مخصوص بولی : اصطلاح - (۲) مقرر اشارے : بازاری زبان - (۳) ظاھر داری : ریا کاری : ریا - (٤) منافقت - (٥) ملتجیانہ انداز میں بولنا : گڑگڑانا - (٦) بندھے ٹکے الفاظ کا استعمال - (۷) بندھے ٹکے الفاظ کا استعمال کرنے والا - (۸) گپ -

Cant : (a) صحت مند : مضبوط : تنومند : تیز -

Cant : (v) (۱) ڈھلواں کرنا - (۲) زاویہ بنا دینا (چوکور پہلو کا) - (۳) اوٹ دینا : تیزھا کر دینا : جھکانا : پھینکنا - (٤) الٹنا پلٹنا : نیچے اوپر کرنا - (٥) پہلو پر دھکا دینا - (٦) مائل ھو جانا : مائل وضع اختیار کرنا - (۷) جھک جانا : ترچھا ھو جانا - (۸) گھوم جانا ( بحری ) -

Cant : (v) (۱) گڑگڑانا : بھیک مانگنا - (۲) کسی جماعت ، پیشہ یا فرقہ کی مخصوص بولی بولنا - (۳) ریا کاری سے بولنا - (٤) گپ شپ کرنا : گپیں ھانکنا : بولنا -

Cant : (v) نیلام کرنا : نیلام کے ذریعہ فروخت کرنا -

Can't : Can not دیکھو

Cant block : (n) وھیل مچھلی کو کاٹنے کےلئے اٹھانے کا کندہ -

Cant-board : (n) تختہ مائل : ڈھلواں تختہ -

Cant-dog : (n) ھک دار دستی سلاخ -

Cant-hook : (n) لکڑی کو الٹنے کا ایک بیرم جس کے کنارے پر لوھے کا دستہ لگا رھتا ھے -

Cant-moulding : (n) زاویہ دار : سطح والی ڈھلائی -

Cant phrase : (n) اوپری باتیں : دکھاوے کی باتیں : ریا کاری کی باتیں -

Cant purchase : (n) وھیل مچھلی کا چمڑا اتارنے کے لئے اٹھانے کا سہارا -

Cant spar : (n) دستی مستول کا کھمبا -

Cant timbers : (n) جہاز کی وہ لکڑی جو پیندے سے جہاز کی دونوں طرف ترچھی اٹھی رھتی ھے -

Cantab : (n) Canta Brigian کا مخفف : جامعہ کیمبرج کا رکن -

Cantab : (a) جامعہ کیمبرج سے متعلق : کیمبریجی -

Cantabank : (n) [ It."Cantambanco"] بازاری گانے والا : گھوم گھوم کر گانے والا -

Cantabile : (a) [ It.] ( موسیقی ) رواں -

Cantabile : (n) روانی : اس طرز کی موسیقی -

Cantabrigian : (a & n) [ L."Cantabrigia"] (۱) جامعہ کیمبرج کا یا اس سے متعلق : جامعہ کیمبرج کا رکن - (۲) ( امریکہ ) کیمبرج اور مسیا چوٹس کا باشندہ - (۳) (امریکہ ) ھاروارڈ یونیورسٹی کا طالب علم یا گریجویٹ -

Cantaloup/-lupe/-leup : (n) [It."Cantalupo"] گرملہ : ایک قسم کا یورپی خربوزہ : ولایتی خربوزہ -

Cantankerous : (a) [ f.ME. CONTECK] حجتی : تکراری : جھگڑالو : بدمزاج -

Cantankerously : (adv) تکرار کے ساتھ ؛ حجت کے ساتھ ۔

Cantankerousness : (n) جھگڑالو پن ؛ حجت پنا ۔

Cantar : (n) [ L."Cantharus"] بحر روم کے کنارے واقع ملکوں میں مستعمل ایک پیمانہ ۔

Cantata : (n) [ It."Cantare"] (۱) راگ نامہ ؛ کسی نظم کو راگ سے گانا۔ (۲) تشبیہ ۔

Cantate : (n) [ L."Cantate"] ۹۸ واں بھجن جو مختصر مناجات کےطور پر استعمال ھوتا ھے ۔

Cantation : (n) [ L."Cantationem"] راگ ؛ گانا ۔

Cantator : (n) [ L.] گانےوالا ؛ مغنی ۔

Cantatrice : (n) [ It. & fem. of "cantator"] پیشہ ور گانےوالی ؛ مغنیہ ۔

Canted : (a) [ F. "Cant"] ڈھلواں ؛ زاویہ دار؛ ترچھا ٹیڑھا ۔

Canteen : (n) [ F."Cantine"] (۱) فوجی کینٹین ؛ بارکوں اور چھاؤنی میں رسد اور شراب کی دکان ؛ مے خانہ ؛ شراب خانہ ؛ ناشتہ خانہ ( کسی ادارہ وغیرہ میں ) ۔ (۲) برتن یا شراب رکھنے کےلئے خانہ دار صندوق ۔ (۳) ٹین یا لکڑی کا برتن ( سپاھیوں کے پانی پینے کا ) تام لیٹ / تام لوٹ ۔

Canter : (n) [ CANT + ER] (۱) کسی جماعت یا پیشے کی مخصوص بولی بولنےوالا ۔ (۲) ریا کار ۔ (۳) Waltz رقص کا ایک انداز ۔

Canter : (n) پویہ ۔

To win in a canter : آسانی سےجیت لینا ۔

Canter : (v) [ Abbr. of CANTERBURY] پویہ چلنا ؛ پویہ چلانا ۔

Canterbury : (n) (Kae'nterberi/-beri) (۱) کینٹر بری ؛ کینٹر بری کے زائرین یا راستے میں کہی گئی کہانیوں سے متعلق ۔ (۲) ( موسیقی ) میگزین وغیرہ کو رکھنے کا ریک ۔

Canterbury Bell (s) : (n) ایک پودا جس کے گھنٹی نما پھول ھوتے ھیں ۔

Canterbury gallop : (n) پوئی ( چال ) ۔

Canterbury pace : (n) قدم چال ۔

Canterbury palm : (n) ایک قسم کی کھجور کا درخت ۔

Canterbury rack : (n) میٹھی پوئی ؛ رھوال ۔

Canterbury rate : (n) آھستہ چال ۔

Canterbury tale (or story) : (n) (۱) وہ کہانی جو کینٹر بری کے زائرین سے راستہ میں کہی گئی ۔ (۲) لمبی اور اکتا دینے والی کہانی ۔

Canterbury trot : (n) دُلکی ( چال ) ۔

Canterer : (n) پویہ چلانےوالا ۔

Cantharic : (a) [ CANTHAR-IDES +-IC] ( Cantharic acid میں ) کینتھرائی ڈین کی صفت کا ایک مادہ ۔

Cantharidal : (a) خشك بھونرے سے متعلق یا بناھوا ۔

Cantharidate : (n) Cantharic acid کا نمك ۔

Cantharidate : (v) خشك بھونرے سے علاج کرنا ۔

Cantharides : (n) [ L. Pl.of"cantharis."] (۱) خشك ھسپانوی مکھی ۔ (۲) خشك بھونرا ؛ اس سے بنے ھوئے مرکبات ۔

Cantharidian / -ean : (a) خشك بھونرے کی صفت کایا اس سے بنا ھوا ۔

Cantharidic : (a) خشك بھونرے کی خاصیت کا ۔

Cantharidin : (n) ایک تلخ قلوی مرکب ؛ سفوف ذرارح ۔

Cantharidism : (n) خشك بھونرے کے غلط استعمال سے پیدا شدہ زھر ؛ سمیت ذراحی ۔

Cantharidize : (v) خشك بھونرے سے علاج کرنا ۔

Canthoplastic : (a) گوشہٴ چشم کی جراحی سے متعلق ۔

Canthoplasty : (n) آنکھ کے پپوٹوں کے شگاف کو دراز کرنے کی جراحی ۔

Canthus : (n) [ Gr."Kanthos"] گوشہٴ چشم ۔

Canticle : (n) [ L."Canticulum"] چھوٹا سا بھجن ؛ مختصر مناجات ؛ نغمات سلیمان ۔

Cantilena : (n) [ L."Cantus"] عام فہم یا عام پسند گیت ۔

Cantilever : (n) [ CANT + LEVER] چھجا سنبھالنے کے لئے دیوار میں لگاھوا بریکٹ ؛ توڑہ ؛ بیرم ؛ قنطروس ۔

Cantillate : (v) [ L."Cantillare"] ( مذہبی نغمہ ) گانا ؛ نغمہ سرا ہونا ۔

Cantillation : (n) مذہبی گانا ۔

Cantily : (adv.) زندہ دلی سے ؛ شادمانی سے ۔

Cantiness : (n) خوشی ؛ زندہ دلی ؛ شادمانی ۔

Canting : (n) (۱) زاویہ دار بنانا ؛ الٹ پلٹ کردینا ؛ پھینکنا ۔ (۲) مخصوص اصطلاح میں بات کرنےکی عادت ۔ (۳) مخصوص زبان میں گفتگو ۔ (٤) ریاکاری کی گفتگو ۔ (۵) نیلام کے ذریعہ فروخت ۔

Canting : (v) گڑگڑانا ؛ آہ و زاری کرنا ۔

Canting arms : (n) وہ ھتھیار جس پر صاحب اسلحہ کا کوئی نشان ھو ؛ طغرائی اسلحہ ۔

Cantingly : (adv) گڑگڑا کر ۔

Cantingness : (n) گڑگڑانا ؛ گڑگڑاھٹ ۔

Cantinier : (n) [ Fr.] کینٹین کا مالك ۔

Cantle : (n) [ med. L."Cantellus"] (۱) ٹکڑا ؛ پارہ ؛ قاش ؛ حصہ ۔ (۲) زین کا پچھلا حصہ ۔ (۳) چندیا ۔

Cantlet : (n) چھوٹا ٹکڑا ۔

Cantle-wise : (adv) ٹکڑوں میں ۔

Canto : (n) [ It.] (۱) نظم کا باب یا فصل ۔ (۲) ( موسیقی ) تیز آواز ۔

Canto fermo : (n) [ It.] سادہ نغمہ ۔

Canton : (n) [ It."Cantone"] (۱) ضلع ۔ (۲) ( تاریخ ) جمہوریہ سوئس کی ایك ریاست ( سویٹزرلینڈ کا ضلع ) ۔ (۳) ( نقابت میں ) سپر یا ڈھال کے اوپر کنارے پر مربع بنانا ؛ اس مربع میں رکھنا ۔

Canton : (v) (۱) ضلعوں میں تقسیم کرنا ۔ (۲) چھاؤنی ڈالنا ؛ فوج کے رھنے سھنے کا انتظام کرنا ۔ (۳) ( نقابت میں ) سپر یا ڈھال کے اوپر کنارے پر مربع بنانا ؛ اس مربع میں رکھنا ۔

Cantonal : (a) ضلع کا ؛ ضلع سے متعلق ۔

Cantonalism : (n) ضلع داری کا نظام ۔

Cantoned : (a) (۱) ضلعوں میں منقسم ۔ (۲) چھاؤنی میں ٹھہرایا ھوا ۔ (۳) (تعمیرات) باھری حصے یا زاویئے( پایوں وغیرہ سے آراستہ کئےھوئے) ۔

Cantoner : ایك ضلع کے باشندے ۔

Cantonment : (n) [ F."Cantonnement"] (۱) چھاؤنی ؛ صدر کیمپ ؛ اردو ؛ معسکر ؛ لشکر ۔ (۲) ( مجازاً) رھائش گاہ ؛ کوارٹر ۔

Cantor : (n) [ L.] (۱) مناجات خانوں کا ھادی ۔ (۲) عبادت گزاروں یابھجن منڈلی کا ھادی ۔

Cantorial / Cantoral : (a) (۱) مناجات خوانوں کے ھادی سے متعلق ۔ (۲) گرجے میں سماع خانہ کی شمالی جانب ۔

Cantoris : (n) [ L.] موسیقی کی اصطلاحی ھدایت یعنی سماع خانہ کے شمالی جانب والے ھم آواز ھو کر گائیں ۔

Cantorship : (n) مناجات خوانوں کے ھادی کا عہدہ ۔

Cantred / Cantref / Cantrev : (n) [ W."Cantref"] سو (۱۰۰) شہروں والا ایك ضلع ۔

Cantrip : (n) [ origin unknown] (۱) جادو ؛ سحر ؛ منتر ۔ (۲) (مزاحاً) ظریفانہ اور مبالغہ آمیز کام ۔

Cantus firmus : (n) [ med. L.] دیکھو Canto fermo

Canty : (a) [ *f.* CANT] خوش ؛ زندہ دل ؛ شاداں ۔

Canzona : (n) [It.] (۱) ( گیت ) موسیقی کے مطابق کسی گیت کے الفاظ کی ترتیب ۔ (۲) گیت کے طور کی موسیقی ۔

Canzone : (n) [L."Cantionem"] ایک قسم کا گیت ( غزل یا قصیدہ کی قسم کا ) ۔

Canzonet : (n) [It."Canzonetta"] ایک چھوٹا گیت ؛ سرود ؛ ٹھمری ۔

Caoutchin : (n) [CAOUTCH + IN] ہندوستانی ربڑ کی تقطیر سے پیداشدہ تیل میں پایا جانےوالا ہائیڈرو کاربن ۔

Caoutchouc : (n) [Carib."Cahuchu"] ہندوستانی ربڑ ؛ خام ربڑ ۔

Caoutchoucin : (n) [prec.+-IN] ہندی ربڑ کی خشک تقطیر سے حاصل ہونے والا ایک پتلا اور اڑ جانے والا رقیق مادہ ۔

Cap : (n) [L."Cappa"] (۱) ٹوپی ؛ کلاہ ۔ (۲) سر اور گردن کی پوشش ۔ (۳) اوپری پرت ؛ ڈھکن ۔ (٤) کسی تعمیر کو ڈھکنے والی ساخت ۔ (٥) علامتی ٹوپی ( کسی خاص عہدےیا موقع کے لئے) ۔ (٦) ( تعمیرات ) کسی تعمیر کا بالائی حصہ ؛ لنٹل ؛ داسہ ۔ (۷) ( جہازرانی ) مستول کو کڑی یا تختہ وغیرہ لگا کر لمبا کرنے کے لئے دو سوراخہ کندہ ۔ (۸) کاغذ یا دھات کی بنی ہوئی وہ ٹوپی جس میں آتشگیر مادہ ہوتا ہے ؛ کارتوس کی ٹوپی ؛ آتشی ٹوپی (اسلحہ کی) ۔ (۹) Cap paper کا مخفف ۔

Gun cap : (۱) کلاہ تصادم ۔ (۲) اسلحہ آتشیں کی ٹوپی جس میں بارود بھرا ہوتا ہےاور لبلبی کی رگڑ سے مشتعل ہوجاتی ہے۔

Knee cap : گھٹنے کی ہڈی ؛ کاسۂ زانو ۔

Percussion cap : کارتوس کی ٹوپی ۔

Scotch cap : ہائی لینڈ والوں کی وردی کی ٹوپی ۔

Steel cap : خود ؛ فوجی ٹوپ ۔

Canuck : (n) [Prob.alter."Canadian"] (۱) فرانسیسی کناڈا کا باشندہ ۔ (۲) کناڈا کا گھوڑا ۔

Canvas / Canvass : (n) [ME."Canevas"] (۱) پلاس ؛ کرمچ ؛ ولایتی ٹاٹ ۔ (۲) بادبان ۔ (۳) دوز کی کشتی کا چھت دار کنارہ ۔ (٤) تصویر کشی کا کپڑا ؛ تصویر ۔ (٥) مشجر کپڑا ۔ (٦) پس منظر ۔ (۷) سرکس ۔ (۸) خیمہ ۔

Under canvass : زیر خیمہ ؛ بادبان کھولے ۔

Canvas / Canvass : (v) کرمچ ( ولایتی ٹاٹ ) کی تہ جمانا یا لگانا ؛ چھپانا ۔

Canvas- back : (n) (۱) شمالی امریکہ میں کرمچی پشت کی ایک بطخ ؛ کرمچی پشت بطخ ؛ پلاس پشت ۔ (۲) پلاس پشت پوشاک ۔

Canvas board : (n) ایک قسم کا تختہ جس پر تصویر کشی کی جاتی ہے ۔

Canvas length : (n) تقریباً پندرہ فٹ ۔

Canvas man : (n) سرکس کا ملازم جو خیمہ لگاتا اور اکھاڑتا ہے ۔

Canvass / Canvas : (v) (۱) بحث کرنا ؛ مباحثہ کرنا ؛ سخت نکتہ چینی کرنا ؛ تفصیلی جائزہ لینا ۔ (۲) ووٹ ، رائےدہی ، چندہ وغیرہ کےلئے گزارش کرنا ؛ ووٹ یا رائے طلب کرنا ۔ (۳) کسی شخص کے متعلق رائے عامہ دریافت کرنا ؛ کسی مقام کےلوگوں کے خیالات و عادات کا پتہ لگانا ۔ (٤) پیش کرنا ( کوئی نظریہ یا پلان ) ۔ (٥) پھیلانا ( افواہ وغیرہ ) ۔ (٦) لوگوں کی توجہ اپنی طرف منعطف کرنا ؛ ہم رائے بنانا ؛ مائل کرنا ؛ ترغیب دینا ۔ (۷) تبلیغ کرنا ( نفع کےلئے ) ۔

Canvass : (n) (۱) رائےطلبی ؛ حصول رائے ۔ (۲) گزارش ۔

Canvasser : (n) (۱) رائےطلبی ؛ رائےجو ؛ طالب رائے ؛ چندہ مانگنے والا ؛ تبلیغ کرنے والا (نفع کےلئے) ۔ (۲) جانچ پڑتال ؛ تنقیح ۔ (۳) گھر گھر جا کر آڈر لینے والا ۔

Canvassing leaflet : (n) رائےجو یا تبلیغ کرنےوالا دستی اشتہار ۔

Cany : (a) [CANE + Y] بید سے بھرا ہوا ؛ بید کی مانند ؛ بید سے بنا ہوا ۔

Cap of liberty : (Also Phrygian bonnet) پرانے زمانہ میں رومی غلاموں کو آزاد ہونے پر مخروطی ٹوپی دی جاتی تھی اب اس سے جمہوریت مراد لیتے ہیں : کلاہ جمہوری : کلاہ آزادی ۔

Cap of maintenance : کلاہ منصب : درباری ٹوپی : کلاہ حکومت : کلاہ شاہی جو جلوس میں بادشاہ کے آگے چلتی ہے ۔

Cap of paper : سفیدی مائل بھورا کاغذ پیکٹ وغیرہ بنانے کے لئے ' طبلقی کاغذ : خط لکھنے کا ایک قسم کا کاغذ ۔

Cap-paper : (n) (۱) سفیدی مائل بھورا ( کاغذ پیکٹ وغیرہ بنانے کےلئے) ۔ (۲) طبلقی کاغذ ۔ (۳) ایک قسم کا خط لکھنے کا کاغذ ( اس کاغذ میں ٹوپی کا مائی نشان ہوتا ہے ) ۔

Cap-sheaf : (n) (۱) سب سے اوپر کا گٹھا : سب سے اوپر کا بوجھا ۔ (۲) (مجازاً) حد : انتہا ۔

Cap-stone : (n) (۱) ڈھکن کا پتھر : سنگی ڈھکن یا ٹوپی : منڈیر ۔ (۲) ( ارضیات ) ایک متحجر معدنی شے ۔

Capa : (n) [ L."Cappa"] (۱) ایک ھسپانوی قبا ۔ (۲) سانڈ سے لڑنے والے آدمی کا لبادہ ۔

Capability : (n) [ f.CAPABLE] (۱) قابلیت : لیاقت : بل : زور : طاقت : مقدور ۔ (۲) جوہر : استعداد : صلاحیت : توانائی ۔

Capable : (a) [ L."Capabilem"] (۱) اثر قبول ۔ (۲) قابل : لائق : موزوں : اہل ۔ (۳) کرگزرنے والا ( آڑے کام کا ) بڑے کام کا ۔ (٤) جوہر قابل : با استعداد : صلاحیت دار ۔

Capableness : (n) صلاحیت : قابلیت : استعداد : اہلیت ۔

Capably : (adv) قابلیت سے : لیاقت سے : صلاحیت سے ۔

Capacious : (a) [ L."Capaci"] کشادہ : فراخ : چوڑا : چکلا : وسیع : لمبا چوڑا ۔

Capaciously : (adv) کشادگی سے : فراخی سے: وسعت سے ۔

Capaciousness : (n) کشادگی : فراخی : وسعت : گنجائش ۔

The cap fits : کسی شخص کا محسوس کرنا کہ کوئی بات اس پر صادق آتی ہے : کسی بات کا کسی پر چھا جانا : چھپ جانا ۔ (محاورہ) پانی مرتا ہے ۔

To put on one's thinking cap : سوچنے یا غور کرنے کے لئے وقت لینا : غور کرنا ۔

To set one's cap at : ڈورے ڈالنا ۔

Cap : (n) [ OE."Copp"] (۱) لکڑی کا پیالہ ۔ (۲) مقدار کا پیمانہ ۔

Cap : (v) (۱) ٹوپی پہنانا یا پہننا ۔ (۲) ( اسکاٹش جامعوں میں ) سند عطا کرنا : دستار باندھنا ۔ (۳) بندوق پر ٹوپی چڑھانا ۔ (٤) حفاظت کی غرض سے کسی شئے پر دھات وغیرہ کی ٹوپی چڑھانا : شام چڑھانا ( چھڑی میں ) ۔ (٥) کسی کو سلام کرنے کی غرض سے ٹوپی چھونا یا اتارنا : سلام کرنا ۔ (٦) ڈھانکنا : چڑھانا ۔ (۷) شکست دینا : سبقت لے جانا : انتہا تک پہنچ جانا ۔ (۸) بیت بازی کرنا ۔

Horse caps its hocks : چوٹ لگا لینا ( گھوڑا اپنی جانگھ زخمی کرلیتا ہے ) ۔

To cap an anecdote / proverb / quotation, etc : ایک قصہ ، ضرب المثل وغیرہ کا دوسرے قصہ ، ضرب المثل وغیرہ سے جواب دینا ۔ (جوابی فقرے یا لطیفے میں ) سبقت لے جانا ۔

To cap climax/ all : انتہا تک پہنچ جانا : سبقت لے جانا ۔

To cap verses : بیت بازی کرنا ۔

Cap : (v) [ OF."Caper"] زبردستی لے لینا ۔

Cap and bells : نقال یا مسخرہ کی علامت ۔

Cap-a-pie : (adv) [ OF.=mod f."de pied encap"] سراپا : سر سے پاؤں تک : سر تا پا ( مسلح یا تیار ) ۔

Cap-a-pie armed : سر تا پا مسلح ۔

Cap of fence : خود : فوجی ٹوپی ۔

Capacitance : (n) [ f.CAPACITY] برقی غیر موصل کی یہ خصوصیت کہ توانائی کو جمع کرسکے ؛ ( طبیعیات ) موثر صلاحیت ' ظرفیت ؛ موثر گنجائش ۔

Balances capacitance : ( طبیعیات ) توازنی صلاحیت ۔

Bridge capacitance : ( طبیعیات ) برج صلاحیت ۔

Distributed capacitance : (طبیعیات ) تقسیم شدہ صلاحیت ۔

External capacitance : ( طبیعیات ) خارجی صلاحیت ۔

Geometric capacitance : ( طبیعیات ) جیومیٹرک صلاحیت ۔

Internal capacitance : ( طبیعیات ) داخلی صلاحیت ۔

Self capacitance : ( طبیعیات ) خود صلاحیت ۔

Capacitate : (v) [ f.CAPACITY] (۱) قابل بنانا ؛ لائق بنانا ۔ (۲) ( قانوناً ) حق دار بنانا ۔

Capacitation : (n) حق دار بنانا ۔

Capacitive : (a) صلاحیتی ۔

Capacitive load : (n) ( طبیعیات ) صلاحیتی لداؤ یا بوجھ ۔

Capacitive reactance : (n) ( طبیعیات ) صلاحیتی ناا‌ھلیت ۔

Capacitor : (n) ( طبیعیات ) چارج دان ؛ برقی مکثفہ ؛ برقی کنڈنسر ۔

Blocking capacitor : ( طبیعیات ) ناگزار چارج دان ۔

Synchronous capacitor : ( طبیعیات ) ھم وقت چارج دان ۔

Transformer capacitor : ( طبیعیات ) ٹرانسفارمر چارج دان ۔

Capacity : (n) [ L."Capacitatem"] (۱) گنجائش ؛ سمائی ؛ وسعت ؛ ظرفیت ۔ (۲) قابلیت ؛ استعداد ؛ ذھن کی رسائی ؛ قوت ذھنی ۔ (۳) (طبیعیات ) حرارت (برق وغیرہ کی) ؛ صلاحیت ؛ گنجائش ؛ کسی ظرف کا اندرونی حجم ؛ امکان ۔ (٤) حیثیت ؛ مرتبہ ؛ عہدہ ؛ درجہ ۔ (٥) قانونی حق ۔ (٦) بجلی کی وہ مقدار جو ایک مورچہ سے مخصوص حالت میں حاصل ھو سکتی ھے ۔

Absolute capacity : ( طبیعیات ) مطلق صلاحیت ۔

Carrying capacity : لے جانے کی استعداد ۔

Electric capacity : ( طبیعیات ) برقی صلاحیت ۔

Excess capacity : ( تجارت ) زائد استعداد ۔

Idle capacity : ( تجارت ) غیر مستعلمہ استعداد ۔

Inherited capacity : ( تجارت ) موروثی استعداد ۔

Measure of capacity : پیمانہ ۔

Mental capacity : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) ذھنی صلاحیت ۔

Optimum capacity : ( تجارت ) مناسب استعداد ۔

Productive capacity : ( تجارت ) پیداواری استعداد ۔

Taxable capacity : ( تجارت ) محصول پذیر استعداد ۔

Thermal capacity : ( تجارت ) استعداد کی اکائی ۔

Unit of capacity : ( تجارت ) استعداد کی اکائی ۔

Capacity : (a) صلاحیت ؛ وسعت ؛ لیاقت ۔

Capacity creating process : ( تجارت ) تخلیق استعداد ۔

Capacity factor : (n) ( تجارت ) عامل استعداد ؛ کسر گنجائش ۔

Capacity for heat, moisture etc . حرارت ، نمی وغیرہ جذب کرنے کی طاقت ۔

Capacity growth : (n) ( تجارت ) استعدادی ترقی ۔

Capacity increasing aspect : ( تجارت ) استعدادی اضافہ کا پہلو ۔

Capacity of work : ( طبیعیات ) کام کی صلاحیت ۔

Capacity output : (n) ( تجارت ) استعدادی پیدا وار ۔

Capacity to pay wages : اجرت دینے کی استعداد ۔

Capacity utilization rate : ( تجارت ) استعمال استعداد کی شرح ۔

Caparison : (n) [mid.L."Caparo"] (۱) گھوڑے کا ساز : زین پوش : جھول ۔ (۲) آرائش : لباس ۔

Caparison : (v) گھوڑے کو آراستہ کرنا : جھول ڈالنا ۔

Cape : (n) [ Early form of "cope"] برقع نما قبا، لبادہ ۔

Cape : (n) [ F."Cape"] لبادے کا گلوبند یا رومال ۔

Cape : (n) [ L."Cappa"] (۱) مرغ کی گردن یا بازو کے چھوٹے پر ۔ (۲) کسی جانور کی کھال ( سر، گردن اور بازو تک کی ) ۔ (۳) سانڈ سے لڑنےوالوں کا لال لبادہ ۔

Cape : (n) [ L."Caput"] راس ۔

The cape کوئی جانا بوجھا راس خصوصاً راس امید ۔

Cape-elk : (n) جنوبی افریقہ کا ایک بڑی قسم کا ھرن ۔

Cape-hen : (n) ایک قسم کا بحری پرندہ : قادوس کی ایک قسم ۔

Cape-jasmine : ایک قسم کی یاسمین ۔

Cape-pigeon : (n) ایک بحری پرندہ جس کے پر سفید ، سیاہ اور بازو لمبے ھوتے ھیں ۔

Caped : (a) بےآستین کی قبا پہنے : قبا پوش ۔

Capel : (n) گھوڑا ۔

Capel : (n) ایک مرکب پتھر جو ٹین اور تانبے کی کان میں پایا جاتا ھے ۔

Capelet /Capellet : (n) [ F."Chapelet"] (۱) چھوٹی قبا ۔ (۲) گھوڑے کے پچھلے پاؤں کے گھٹنے کے پاس کی ابھری ھوئی ھڈی کے درمیانی جوڑ کی سوجن ۔

Capelin / Caplin : (n) [Fr."Capelen"] چھوٹی بحری مچھلی جو ماڈ مچھلی کے چارہ کے طور پر استعمال کی جاتی ھے ۔

Capeline : (n) [ It."Capellina"] (۱) ( جراحی ) خود ۔ (۲) بندھن : کلاہ نما بندھن، سر یا بازو وغیرہ کے لئے ۔ (۳) عورتوں کی نیچی چندیا اور چوڑے چھجے والی ٹوپی ۔

Capella : (n) [ L.] (۱) عیوق بکری ( ایک ستارہ ) ۔ (۲) چاھا کی ایک قسم ۔

Capelocracy : (n) [ Gr."kapelos + kratia"] دکان داری ۔

Caper : (n) [ L."Capparis"] (۱) جنوبی یورپ کی خار دار جھاڑی : کیار ۔ (۲) ( جمع میں ) کیار جھاڑی کی کلیاں جن کا اچار بنتا ھے ۔ (۳) ایک خوشبو دار چائے ۔ (٤) دلدلی گیندا ( پھول ) ۔

Caper : (n) [appr. of CAPRIOLE] (۱) اچھل کود : کود پھاند : کلیل : جست ۔ (۲) ( مجازاً ) عجیب و غریب کارروائی ۔ (۳) ایک قسم کا رقص ۔ (٤) ( عامیانہ ) غیر قانونی کام یا جرم ۔ (٥) سرگرمی ۔

To cat a caper : عجیب و غریب حرکت کرنا یا ناچنا ۔

Caper : (n) [ Du."Kapen"] بحری قزاق : بحری قزاقوں کا سردار ۔

Caper : (n) [ Sc. Gael."Ceapaire"] ( اسکاٹ لینڈ ) مکھن اور پنیر لگا روٹی کا ٹکڑا ۔

Caper : (v) اچھلنا : کودنا : کودنا پھاندنا : جست کرنا : کلیل کرنا ۔

Caper-bush / -plant / -spurge : (n) کبرا : زھریلے قسم کا یورپی پودا ۔

Caper tree : (n) نیو ساؤتھ ویلس کا ایک درخت ۔

Caper wort : (n) کیار کی جنس کا ایک پودا ۔

Cape-weed : (n) گھاس کی ایک قسم ۔

Capercailye / Capercailzie : (n) [Corruption of Gael."Capull coille"] جنگلی مرغ : ایک قسم کا تیتر ۔

Caperer : (n) (۱) اچھلنےکودنے والا : جست لگانے والا ۔ (۲) عجیب و غریب حرکت کرنے والا ۔ (۳) ایک قسم کی تتلی ۔

Capernaite : (n) [ Galilee."Capernaum"] (۱) Capernaum کا باشندہ ۔ (۲) استحالہ عشائی میں عقیدہ رکھنے والا ۔

Capernaitic / -al : (a) استحالہ عشائی میں عقیدہ رکھنے والوں سے متعلق ۔

Capernoited : (a) چڑچڑا : مست : مخمور ۔

Capernoitie : (n) [ origin unknown] سر ۔

Capful : (n) [ f. CAP] (۱) ٹوپی بھر ۔ (۲) ہلکا جھونکا ۔

A capful of wind : ( بحری ) ہوا کا ہلکا جھونکا ۔

Caphaurnaism : (n) [ F."Caperneum"] استحالہ عشائی کا عقیدہ ۔

Capias : (n) [ L.] پروانہ گرفتاری ؛ وارنٹ ؛ حکم حراست ۔

Capibara : (n) [ Var. of CAPYBARA] Capybara کی بدلی ہوئی شکل ۔

Capillaceous : (a) [ L."Capillus"] بال کی طرح ؛ بال جیسا ؛ دھاگے کی طرح ؛ موئی ؛ شعری ۔

Capillaire : (n) [ L."Capillaris"] (۱) شربت سنبل ۔ (۲) نارنگی کےپھول سے بنا ہوا خوشبودار شربت ۔

Capillarimeter : (n) [ L."Capillaris"] شعری جذب کے اصول پر شراب کی تیزی ناپنے کا آلہ ۔

Capillarity : (n) [ L."Capillaris"] ( طبیعیات ) شعریت ؛ شعری جذب و دفع کی طاقت ؛ شعری جذب ۔

Capillary : (a) [ L."Capillaris"] ( طبیعیات ) بالیت ۔ ( کیمیا ) کیلری ؛ شعری ۔ (۱) بال کا ؛ شعری ۔ (۲) مثل شعر یا بال کا ۔ (۳) باریک سوراخ والا ؛ (طبیعیات) بال نلی ۔ (٤) عروق شعری سے متعلق ۔

Capillary : (n) عروق شعریہ ۔

Capillary analysis : (n) ( کیمیا ) شعری تجزیہ ۔

Capillary attraction : (n) ( طبیعیات ) بال نلی کشش ؛ ( کیمیا ) شعری کشش ؛ جاذبہ٘ شعری ۔

Capillary chemistry : (n) ( کیمیا ) شعری کیمیا ۔

Capillary curve : (n) ( کیمیا ) شعری خم ۔

Capillary depression : (n) ( طبیعیات ) بال نلی ؛ زوال ؛ شعری نشیب ۔

Capillary electrometer : (n) شعری الیکٹر ومیٹر ۔

Capillary elevation : (n) ( طبیعیات ) شعری چڑھاؤ ؛ بال اٹھان ؛ عروج ۔

Capillary method : (n) ( طبیعیات ) بال نلی طریقہ ؛ شعری طریقہ ۔

Capillary raise : (n) ( طبیعیات ) بال نلی عروج ؛ شعری اٹھان ۔

Capillary repulsion : (n) ( طبیعیات ) بال نلی ہٹاؤ ؛ ( کیمیا ) شعری نفرت ؛ دفاع شعری ۔

Capillary ripple : (n) ( طبیعیات ) بال نلی ہلکور ۔

Capillary rise : (n) ( طبیعیات ) بال نلی عروج ؛ شعری اٹھان ۔

Capillary tube : (n) ( طبیعیات ) بال نلی ؛ شعری نلکی ۔

Capillary wave : (n) ( طبیعیات ) بال نلی لہر ؛ شعری لہر ۔

Capilliform : (a) [L."Capillus"] بال جیسا ؛ بال کی شکل کا ؛ بال کی مانند ۔

Capillitium : [ L."Capdelus"] ( نباتیات ) غیر خلیہ دار ریشوں کا مجموعہ جو لیس دار پھپھوندی کے تخمک کے پھٹنے کے درمیان بن جاتا ہے ؛ شعرائیہ ۔

Capillose : (a) [L."Capillosus"] بالوں سے بھرا ہوا ؛ بالدار ؛ شعری ۔

Capita : (n) [ L.] سر ۔

Per capita : ( انتظامیہ ) فی کس ۔

Capital : (n) [ L."Capitellum"] (۱) راس ؛ عمود ؛ ستون کا بالائی حصہ ؛ سر ستون ؛ کارنس ؛ تاج ۔ (۲) چمنی کا ڈھکن ۔ (۳) کتاب کی فصل یا باب ؛ خلاصہ ۔

Capital : (a) [ L."Capitalis"] (۱) سر کا یا سر سے متعلق ۔ (۲) سر یا زندگی پر اثر ڈالنے والا ؛ مہلک ؛ سزائے موت کا مستوجب ؛ نقصان رساں ؛ مضر ؛ سنگین ۔ (۳) اہم ؛ ممتاز ؛ درجہ اول کا ؛ عمدہ ؛ ابتدائی ؛ اعلیٰ ؛ اہم ( استعجاب ظاہر کرنے کے لئے ) ۔ (٤) جنگی ( جہاز ) ۔ (٥) اصلی سرمایہ یا پونجی کا ۔

Capital : (n) [ L."Capitalis"] (۱) بڑا حرف ( انگریزی کا ) ۔ (۲) صدر مقام ؛ خاص شہر ؛ دار الخلافہ ؛ پایہ تخت ۔ (۳) سرمایہ ؛ پونجی ۔ (٤) جمع پونجی جو پیداواری کام میں لگائی جائے ۔ (٥) ( قلعہ بندی ) دیوار قلعہ کے نکلے ہوئے حصے کے زاویے کا فرضی خط ناصف ۔

Accumulation of capital اجتماع سرمایہ (تجارت ) ۔

Active capital : مصروف اصل ؛ مصروف سرمایہ ( تجارت ) ۔

Artificial capital : مصنوعی سرمایہ ۔

Authorised capital : منظور شدہ سرمایہ ؛ مجوزہ سرمایہ ؛ منظور سرمایہ ( تجارت و معاشیات ) ۔

Auxiliary capital : امدادی سرمایہ ؛ امدادی اصل ؛ معاون اصل ( تجارت و معاشیات ) ۔

Blocked capital : ( تجارت ) مسدود اصل ؛ مسدود سرمایہ ۔

Called up capital : ( تجارت ) طلبیدہ سرمایہ ؛ مطلوبہ سرمایہ ۔

Circulating capital : ( تجارت ) اصل دائر ؛ سرمایہ دائر ۔

Commercial capital : ( تجارت ) تجارتی اصل ؛ تجارتی سرمایہ ۔

Commodity capital : ( تجارت ) اشیائی اصل ۔

Concentration of capital : (تجارت) ارتکاز اصل ۔

Concrete capital : ( تجارت ) ٹھوس اصل ؛ ٹھوس سرمایہ ۔

Constant capital : ( تجارت ) ثابت اصل ؛ مستقل سرمایہ ۔

Consumer 's capital : ( تجارت ) اصل صارف ۔

Consumption of capital : ( تجارت ) صرف اصل ۔

Depreciation of capital : ( تجارت ) فرسودگیء اصل ؛ اصل کی گھساوٹ ۔

Engaged (=goods) capital : (تجارت) اشیائی اصل ۔

Fixed capital : ( تجارت و معاشیات ) اصل قائم ؛ سرمایہٴ قائم ؛ اصل پونجی ۔

Flight capital : ( تجارت ) اصل کی گریز ؛ اصل کی منتقلی ۔

Floating capital : ( تجارت و معاشیات ) تغیر پذیر سرمایہ ، منقولہ سرمایہ ؛ اصل متحرک ، جاری اصل ۔

Foreign capital : ( تجارت ) بیرونی سرمایہ ۔

Forms of capital : ( تجارت ) اصل کی شکلیں ۔

Free capital : ( تجارت ) مفت اصل ۔

Human capital : ( تجارت ) انسانی اصل ۔

Incremental capital : ( تجارت ) اضافہ اصل ۔

Instrumental capital : ( تجارت ) آلاتی اصل ۔

Issued capital : ( تجارت و معاشیات ) جاری کردہ اصل ؛ رائج اصل ۔

Latent capital : ( تجارت ) پوشیدہ اصل ۔

Locked in capital : ( تجارت ) تالابند اصل ۔

Merchant 's capital : ( تجارت ) تاجری اصل ۔

Migration of capital : (تجارت) اصل کی منتقلی ۔

Mobility of capital : ( تجارت ) اصل کی نقل پذیری ؛ سرمایہ کی حرکت پذیری ۔

Money capital : ( تجارت ) زر اصل ؛ سرمایہ ۔

National capital : ( تجارت ) قومی سرمایہ ۔

Natural capital : ( تجارت و معاشیات ) طبعی سرمایہ ۔

Nominal capital : ( تجارت و معاشیات ) مجوزہ سرمایہ ۔

Origin of capital : ( تجارت و معاشیات ) اصل یا سرمایہ کی ابتدا ۔

Capital account : (n) ( تجارت ) سرمایہ کھاتے ؛ حسابات سرمایہ ۔

Capital accumulation : (n) ( تجارت و معاشیات ) اجتماع سرمایہ ۔

Capital appropriation : (n) ( تجارت ) اصل کی تقسیم تصرف ۔

Capital asset : (n) ( تجارت ) اثاثہ اصل ۔

Capital at charge : (n) ( تجارت ) سودوی اصل ؛ اصل متعلقہ ۔

Capital budget : (n) ( تجارت ) اصل بجٹ ۔

Capital charge : (n) ( تجارت ) اصل کا معاوضہ ۔

Capital coefficient : (n) ( تجارت ) اصل کی شرح کا تناسب ۔

Capital cost : (n) ( تجارت ) لاگت اصل ؛ کل لاگت ؛ صرف سرمایہ ۔

Capital crime : (n) ( سماجیات ) جرم لائق سزائےموت ۔

Capital equipment : (n) ( تجارت ) آلات اصل ۔

Capital error : (n) فاش غلطی ؛ سخت غلطی ؛ مہلک غلطی ؛ فاحش غلطی ۔

Capital expenditure : (n) ( تجارت ) اصل کے اخراجات ؛ مصارف اصلی ۔

Capital flight : (n) ( تجارت ) سرمایہ کی اڑان ؛ اصل کی منتقلی ؛ سرمایہ کی منتقلی ۔

Capital fund : (n) راس المال ؛ سرمایۂ ابتدائی ۔

Capital gain : (n) ( تجارت ) محاصل اصل ۔

Capital goods : (n) ( تجارت ) اشیائے اصل ۔

Capital in flow : (n) ( تجارت ) اصل کی آمد ۔

Capital inputs : (n) ( تجارت ) درآیدہ اصل ۔

Capital issue : (n) ( تجارت ) اصل پونجی ؛ اصل کا جاری کرنا ۔

Capital levy : (n) (۱) حکومت کی طرف سے ساری جائداد کے کسی تناسب کی ضبطی ۔
(۲) ( تجارت ) محصول اصل ۔

Paid up capital : ( تجارت و معاشیات ) ادا شدہ سرمایہ یا اصل ؛ بے باق سرمایہ ۔

Productivity of capital : ( تجارت ) اصل کی پیداواری ؛ اصل کی افزائش ۔

Pure capital : ( تجارت ) خالص اصل ۔

Redemption of capital : ( تجارت و معاشیات ) اصل کی واپسی ؛ ادائیگی سرمایہ ؛ سرمایہ کی بازیافت ۔

Reproduction of capital : ( تجارت ) اصل کی پیداواری ؛ اصل کی افزائش ۔

Registered capital : ( تجارت و معاشیات ) مجوزہ سرمایہ ؛ رجسٹرڈ سرمایہ ۔

Return on capital : ( تجارت ) اصل کا محاصل ۔

Security capital : ( تجارت ) ضمانتی اصل ۔

Share capital : ( تجارت ) شیر کیپیٹل ؛ حصصی اصل ۔

Social capital : ( تجارت ) سماجی اصل ۔

Specific capital : ( تجارت ) مختص اصل ۔

Stock capital : ( تجارت و معاشیات ) اسٹاک سرمایہ ؛ ذخیرہ اصل ۔

Subscribed capital : ( تجارت و معاشیات ) جمع شدہ سرمایہ یا اصل ۔

Sunk capital : ( تجارت ) جمع کردہ اصل ۔

Surplus capital : ( تجارت ) فاضل اصل ؛ زائد اصل ۔

To make capital out of : فائدہ یا انتفاع حاصل کرنا ۔

Trade capital : ( تجارت ) تجارتی اصل ۔

Trading capital : ( تجارت ) تجارتی اصل ۔

Uncalled capital : ( تجارت و معاشیات ) نا طلب کردہ اصل ؛ غیر مطلوبہ سرمایہ ۔

Working capital : ( تجارت و معاشیات ) دائر اصل ؛ چالو سرمایہ ۔

Capital letter : (n) شروع کا بڑا حرف ۔

Capital liability : (n) ( تجارت ) واجبات اصل ۔

Capital manor : (n) جاگیر خاص جو بادشاہ سے حاصل ہو ۔

Capital market : (n) ( تجارت ) بازار سرمایہ ۔

Capital messuage : (n) وہ مکان جس میں جاگیر دار خود رہے اور جس میں شاگرد پیشوں کے مکانات ہوں ۔

Capital movement : (n) ( تجارت ) اصل کی نقل و حرکت ۔

Capital offence : (n) سنگین جرم ۔

Capital payments : (n) ( تجارت ) اصل کی ادائیگی ۔

Capital profit : (n) ( تجارت ) نفع اصل ۔

Capital punishment : (n) ( سماجیات ) سزائے موت ۔

Capital receipts : (n) ( تجارت ) اصل کی وصولی ۔

Capital requirements : (n) ( تجارت ) اصل کی ضروریات ۔

Capital resources : (n) ( تجارت ) اصل کے وسائل ۔

Capital sentence : (n) سزائے موت ۔

Capital sin : (n) گناہ کبیرہ ۔

Capital stock : (n) ( تجارت ) ذخیرہ اصل ۔

Capital stores : (n) ( تجارت ) اصل کا سامان ۔

Capital strike : (n) ( تجارت ) اصل کی ہڑتال ۔

Capital structure : (n) ( تجارت ) اصل کا حساب ؛ اصل کا ڈھانچہ ۔

Capital sum : (n) ( تجارت ) سرمائی رقم ۔

Capital sums : (n) ( تجارت ) اصل کا حساب ۔

Capital town / C. City : (n) پائےتخت ؛ دارالسلطنت ؛ راجدھانی ؛ دارالحکومت ؛ صدرمقام ضلع ۔

Capital transfers : (n) ( تجارت ) اصل کی منتقلی ۔

Capital turnover : (n) ( تجارت ) اصل کا الٹ پھیر ۔

Capital value : (n) ( تجارت ) قدر اصل ۔

Capital worker ratio : (n) (تجارت) اصل اور مزدور کا تناسب ۔

Capitalism : (n) [ f.CAPITAL ] ( تجارت ) سرمایہ داری ؛ نظام سرمایہ داری ؛ پونجی دار ۔

Absentee capitalism : ( تجارت ) غیر حاضر سرمایہ داری ۔

Advanced capitalism : ( تجارت ) ترقی یافتہ سرمایہ داری ۔

Commercial capitalism : ( تجارت ) تجارتی سرمایہ داری ۔

Individualistic capitalism : ( تجارت ) انفرادی سرمایہ داری ۔

Industrial capitalism : ( تجارت ) صنعتی سرمایہ داری ۔

People's capitalism : ( تجارت ) عوامی سرمایہ داری ۔

State capitalism : ( تجارت ) ریاستی سرمایہ داری ۔

Capitalist : (n) سرمایہ دار ؛ پونجی پتی ۔

Capitalist democracy : (n) (تاریخ) سرمایہ دارانہ جمہوریت ۔

Capitalistic : (a) (تجارت) سرمایہ دارانہ ۔

Capitalistic economy : (n) (تجارت) سرمایہ دارانہ معیشت ۔

Capitalistic imperialism : (n) (تاریخ) سرمایہ دارانہ سامراج ۔

Capitalstic society : (n) (تجارت) سرمایہ دارانہ سماج ۔

Capitalistic system : (n) سرمایہ دارانہ نظام ۔

Capitalization : (n) تشخیص قیمت ؛ اصل بنانا ؛ سرمایہ بندی ۔

Optimum capitalization : ( تجارت و معاشیات ) زیادہ سے زیادہ ( ممکن ) اصل بنانا ۔

Over capitalization : ( تجارت و معاشیات ) اصل بنانے کی زیادتی ۔

Capitoline games : (n) جوپیٹر دیوتا کے کوہ ٹارپی کے مندر میں کھیل کود ( دیوتا کے اعزاز میں ) ۔

Capitoul : (n) [ L."capitolium"] Toulouse کے شہری حاکم کا نام ۔

Capitulant : (n) ہتھیار ڈال دینےوالا ؛ ہار مان لینےوالا ۔

Capitular : (a) [ med.L."captularis"] (۱) پادریوں کی انجمن سے متعلق ۔ (۲) (عضویات) سر استخوانی میں ہڈی کے نکلے ہوئے سر سے متعلق ؛ راسی ۔ (۳) گھنڈی دار ۔

Capitular : (n) [ F. Prec.] (۱) کلیسائی انجمن کا رکن ۔ (۲) مجموعۂ قوانین ( خصوصاً فرنگی بادشاہوں کا ) ۔ (۳) قانون ۔ (٤) عنوان ؛ سرخی ۔

Capitulary : (a) [ med.L."capotularius"] کلیسائی انجمن سے متعلق ۔

Capitulary : (n) [ F. prec.] (۱) کلیسائی انجمن کا رکن ۔ (۲) مجموعۂ قوانین ( خصوصاً فرنگی بادشاہوں کا ) ؛ فرامین ؛ مجموعۂ فرامین ۔ (۳) قانون ۔ (٤) عنوان ؛ سرخی ۔

Capitulate : (v) [ L."capitulatus"] اطاعت قبول کرنا ؛ ہتھیار ڈال دینا ؛ چند شرائط پر ہتھیار رکھ دینا ؛ قلعہ سپرد کر دینا ۔

Capitulation : (n) [med.L."capitulationem"] (۱) عنوان بندی ۔ (۲) مشروط اطاعت ؛ معاہدہ ؛ شرط نامہ ؛ معاہدہ نامہ ؛ قرار داد ۔ (۳) (تاریخ) ہتھیار ڈالنا ؛ خصوصی مراعات ۔

The capitulations : (n) سابق میں ترکی میں غیر ملکیوں کو جو مراعات یا امتیازات حاصل تھے ؛ مراعات خصوصی ؛ امتیازات خصوصی ۔

Capitulator : (n) ہتھیار رکھ دینےوالا ؛ شکست قبول کرنے والا ۔

Capitulatory : (a) عنوان بندی سے متعلق ۔

Capitulum : (n) [ L. dim.of"caput"] (۱) گھنڈی ؛ چھوٹا سرا ؛ تارینہ ۔ (۲) ( عضویات ) ہڈی کا وہ ابھار جو دوسری ہڈی کے جوف میں داخل ہو جائے ۔ (۳) ( نباتیات ) بے ساق پھولوں کا چپٹا گچھا ۔ (٤) ( حیوانیات ) صدف ماہی کا جسم جو غضنہ نما جوڑ سے ما بہ الامتیاز ہو ؛ سرعظم ؛ تارک ۔

Capivi : [ Var. of COPAIBA] کوپی با کا متبادل ۔

Caple / Capul : (n) [ L."caballus"] گھوڑا ۔

Under capitalization : ( تجارت و معاشیات ) اصل بنانے کی کمی ۔

Capitalize : (v) (۱) بطور اصل استعمال کرنا ؛ اصل بنانا ۔ (۲) قیمت مشخص کرنا ۔ (۳) بڑے حروف میں چھاپنا یا لکھنا ۔

Capitalized profits : (n) ( تجارت ) اصلیائے ہوئے منافع ۔

Capitalized value : (n) ( تجارت ) اصلیائی ہوئی قدر ۔

Capitally : (adv) [ CAPITAL + -LY] (۱) مہلک طریقے سے ؛ اس طریقے سے کہ سزائے موت کا اندیشہ ہو ۔ (۲) بہ اسلوب احسن ؛ نہایت اچھی طرح سے ؛ بہ آئین شائستہ ۔

Capitan : (n) [ Sp.] کپتان ؛ امیر البحر ( ترکی بیڑے کا ) ۔

Capitana : (n) امیر البحر کا جہاز ۔

Capitano : (n) [ It.] کپتان ؛ سردار ؛ اعلیٰ افسر ۔

Capitate / Capitated : (a) [ L."Caput"] ( نباتیات ) سر والا ؛ گھچےدار ؛ گھنڈی نما ؛ راسی ۔

Capitation : (n) [ L."Capitationem"] (۱) سر شماری ۔ (۲) محصول (فی کس) ؛ سر محصول ؛ جزیہ ۔

Capitation fee : (n) ( تاریخ ) نفری محصول ۔

Capitation grant : (n) انعام ؛ امداد ( فی کس ) ۔

Capitation tax : (n) ( تجارت ) فی کس ٹیکس ؛ جزیہ ۔

Capite : (n) [ L."Ablat. of "Caput"] حق لگان داری جس کی رو سے حکومت کی زمین پر فوراً قبضہ ہو جاتا ہے ۔

Capitellate : (a) [ L."Capitellum"] چھوٹے سر والا ؛ گھنڈی دار ؛ گھنڈیوں کا گچھا ۔

Capitellum : (n) [ L. dim.of"caput"] چھوٹا سر ؛ گھنڈی ( خاص کر ہڈی کے سروں پر ) ۔

Capitol : (n) [ L."capitolium"] (۱) کوہ ٹارپی جس پر رومی مندر بنام جو پیٹر دیوتا ہے ؛ کوہ ٹارپی ۔ (۲) ( امریکہ ) کانگریس کے اجلاس کی عمارت ؛ اجلاس گھر ؛ راج بھون ۔ (۳) پہاڑی کی چوٹی پر کا قلعہ ۔

Capitolian / Capitoline : (a) کوہ ٹارپی کے مندر سے متعلق ۔

Capilin / Capling : (n) [f. CAP] موسل کی چرمی ٹوپی جو دھنکی کو تنڈے سے ملاتی ھے ۔

Caplin / Capling : (n) [Var. of CAPELIN] capelin کا متبادل ۔

Cap-money : (n) لومڑی کے شکار کے بعد لوگوں سے لیا ھوا چندہ ۔

Capnomancy : (n) [Gr."kapnos+mantia"] دھویں سے فال لینا (شگون لینا) ۔

Capnomor : (n) [f. as prec.] ایک بے رنگ شفاف اور دھویں جیسی بو والا روغن جو لکڑی کے تارکول سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Capoc : (n) دیکھو Kapok

Capon : (n) [L."Caponem"] (۱) اختہ مرغا ۔ (۲) مچھلی کی ایک قسم ۔

Capon / Caponize : (v) اختہ کرنا : خصی کرنا ۔

Capon justice : (n) وہ مجسٹریٹ جس کو اختہ مرغ بطور رشوت دے کر کام نکالا جائے ۔

Capon money : (n) رشوت کے طور پر اختہ مرغ کے بدلے روپیہ ۔

Caponier : (n) [Sp."caponera"] قلعہ کی خندق پر چھت دار راستہ ۔

Caporal : (n) [Sp. & Fr.] ایک قسم کا فرانسیسی تمباکو ۔

Capot : (n) [F.] پیکے Paquet (انگریزی کھیل) : ایک ھی کھیل والے کا تمام بازی جیت لینا ۔

Capot : (v) ایک ھی کھلاڑی کا تمام بازی جیت لینا ۔

Capot : (n) [F. dim. of "cape"] (۱) سپاھیوں اور مسافروں کی کلاہ دار عبا ۔ (۲) عورتوں کالبادہ ۔

Capote : (n) [F. A fem. form of "capot"] دیکھو Capot

Cappadine : (n) [f."capade"] ایک قسم کا ریشمی اون یا فضلہ جو سلک دھاگے کو لپیٹ لینے کے بعد کویا میں بچتا ھے ۔

Cappadocian : (a) [f."Capadocia"] کپاڈوشیا کا یا اس سے متعلق : کپا ڈوشیا کے باشندے یا زبان ۔

Cappadocian seals : (n) کپاڈوشین مہریں ۔

Cappagh : (n) آئر لینڈ میں کارک کے نزدیک مقام ۔

Cappagh brown : (n) ایک بھورا رنگ ۔

Capparid : (n) [L."Capparis"] ایک قسم کا پودا ۔

Capped / Capt : (a) ٹوپی لگا ھوا ۔

Cappelenite : (n) ناروے میں پائی جانے والی ایک معدنی شے (سبزی مائل بھوری شش پہل) ۔

Capper : (n) [CAP+Er] (۱) ڈھکن لگانے والا (آدمی یا مشین) (۲) بندوق کے کارتوس میں ٹوپی چڑھانے والا آلہ ۔ (۳) شکست دینے والا : حیران کرنے والا ۔ (٤) نیلام میں بولی بڑھانے والا ۔

Cappie : (n) [dim. of CAP] (۱) چھوٹی پیالی ۔ (۲) ایک قسم کی بئیر شراب ۔

Capping : (n) (۱) ٹوپی پہنانا (cap v کے تمام معنوں میں) ۔ (۲) ٹوپی سازی ۔ (۳) ڈھکن ' چھپاون ۔ (٤) چوٹی پر ھونا : سبقت لے جانا (جوابی فقرے یا لطیفے میں) ۔

Capping-plane : (n) سیڑھی کے کبڑے اوپری سطح کو چکنا کرنے کا رندا ۔

Cappy : (a) [CAP+Y] ٹوپی کی طرح ' ٹوپی کی صفت کا ۔

Caprate : (n) [f. CAPRIC] کیپرک ایسڈ کا ایک نمک ۔

Capreolate : (a) [L."capreolus"] جفتہ دار ' سوت دار ۔

Capreoline : (n) [L."capreolus"] ھرن کی ایک ذات ۔

Capric : (a) [L."caprum"] (۱) بکرے کا : بکرے سے متعلق ۔ (۲) کیپرک ایسڈ ۔

Capric acid : (n) (۱) ایک روغنی ترشہ جو ناریل کے تیل یا مکھن وغیرہ سے حاصل ھوتا ھے ۔ (۲) ایک بے رنگ بھوری چیز جس میں کچھ بکرے کی بو ھوتی ھے ۔

Capriccio : (n) [It."capro"] (۱) شعبدہ : شوخی : کھیل : اٹکھیلی : کوئی تخیئلی کام یا چیز ۔ (۲) (موسیقی) ساز کا کوئی راگ جسکی کوئی خاص تنظیم نہ ھو لیکن شوخ اور شاندار ھو ۔

Capriccioso : (a) [It."capriccio"] (موسیقی) ھدایت : آزاد اور عجیب و غریب طرز کی ۔

Caprice : (n) [It."capriccio"] (۱) وھم ؛ وسواس ؛ ترنگ ؛ من کی موج ؛ لہر ؛ تولہ ماشہ ھونا ۔ (۲) لہری پن ؛ تلون مزاجی ؛ وھمی پن ۔ (۳) (فنون لطیفہ) تخیل کی جولانی ' تخیل کاری ۔ (٤) دیکھو Capriccio

Capricious : (a) [It."capriccioso"] لہری ؛ وھمی ؛ من موجی ؛ وسواسی ؛ متلون ؛ تولہ ماشہ ' ظریف ؛ من موجیا ۔

Capriciously : (adv) تلون مزاجی سے ۔

**Capriciousness : (n)** لہری پن ؛ تلون مزاجی ۔

Capricorn : (n) [L."capricornus"] برج جدی ' مکر ؛ منطقة البروج کا دسواں برج ۔

Tropic of capricorn خط جدی ۔

Capricorn beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا ۔

Caprid : (a) [L."caper"] (حیوانیات) بکرے کی ذات کا ۔

Caprification : (n) [L."caprificus"] (نباتیات) انجیروں کو کیڑا لگا کر قبل از وقت پکانا ؛ انجیر پزیری ۔

Caprifoil : (n) [med. L."caprifolium"] ایک جنگلی بیل ۔

Caprifoliaceous : (a) [See prec.] انجیر کی ذات کے پودے سے متعلق ؛ شبدری ۔

Caprine : (a) [L."caper"] بکرے کی شکل کا ' بز شکل ۔

Caprine : (a) [L."caprinus"] بزصفت ؛ گوسفند مانند ' گوسفند کا ؛ بکرے کی طرح ؛ بزصورت ۔

Capriole : (n) [F.(now"cabriole")] اچھل کود (خاص کر گھوڑے کا ایک ھی جگہ اچھلنا کودنا) ۔

Capriole : (v) اچھل کود کرنا ؛ اچھلنا ؛ کودنا ۔

Capro-aldehyde : (n) (کیمیا) کیپرو الڈھائیڈ ۔

Caproate : (n) [L."caper"] کپرواک ایسڈ کا ایک نمک ۔

Caproic : (a) [E."caper"] (کیمیا) کیپرواک ترشہ ؛ ایک خاص قسم کا ترشہ جو مکھن میں پایا جاتا ھے ؛ بکسواک ایسڈ کی ایک شکل ۔

Caproic acid : (n) کیپرواک ایسڈ ۔

Caprone : (n) (کیمیا) کیپرون ۔

Capryl : (n) [f.CAPRIC] (کیمیا) کیپر لیک ایسڈ کا بنیادی عنصر ۔

Caprylate : (n) کیپریلک ایسڈ کا نمک ۔

Caprylic : (a) روغنی ترشے کی ایک قسم ۔

Caprylic acid : (n) (کیمیا) کیپریلک ایسڈ ۔

Caps : (n) [Printer 's abbr. of capitals] طباعت میں بڑے حروف کا مخفف (جو مطبع والوں کو ھدایت کے لئے لکھا جاتا ھے) ۔

Capsicum : (n) [L."capsa"] لال مرچ قسم کے پودے ؛ خشک کی ھوئی اور پسی ھوئی لال مرچ ۔

Capsicine : (n) لال مرچ کا عملی بنیادی عنصر ۔

Capsize / Capsizal : (n) [Perh. f. CAP] الٹنا (جہاز، کشتی وغیرہ کا) ؛ الٹاؤ ۔

Capsize : (v) الٹ جانا ' اوندھا کرنا ؛ پلٹنا ؛ اوندھا ھونا ؛ پلٹ جانا ۔

Capsquare : (n) توپ کی کیلی پر لگا لوھے کے چوڑے ٹکڑوں میں سے ایک ٹکڑا ۔

Capstan : (n) [L."capistrum"] لنگر کا چرخ ۔

To pawl the capstan : چرخ روک کو خانہ میں ڈالنا تا کہ رسًا الٹا نہ لپٹا جائے ۔

To rig the capstan : سلاخوں کو اندر گھسانا ۔

To surge the capstan : رسّے کو اٹھانے کے وقت ڈھیلا کرنا ۔

Capstan swifter : (n) رسًا جو سلاخوں کے باھری سروں کے دندانوں سے گزرے ۔

Capsular : (a) [mod. L."capsularis"] غلافی ؛ ڈوڈیا ۔

Capsule : (n) [L."capsule"] (۱) (عضویات) جھلی دار لفافہ یا غلاف ؛ لفافہ ۔ (۲) (نباتیات) خشک بیج کا خانہ جو پکنے پر کھل جاتا ھے ؛ قبہ ؛ ڈوڈا ؛ کیسہ ؛ تخم دان ۔ (۳) (کیمیا) تبخیر کےلئےاتھلی تشتری ۔ (٤) (طب) گولیاں رکھنے کی جھلی کی ڈبیا ؛ جھلی ڈبی ؛ درجک ؛ بوتلوں کی دھاتی ٹوپی ؛ دوا پوش ۔ (٥) دھاتی کارتوس کا خول ؛ اسلحہ کی آتشی ٹوپی ۔ (٦) بہت ھی مختصر خلاصہ ؛ خاکہ ؛ تلخیص ؛ جائزہ ۔ (۷) ایک ایسا مکمل خانہ جو ھوا باز کے ھوائی جہاز کو چھوڑ کر فرار کرنے کے وقت الگ کیا جا سکے ۔

Capsule : (v) کیپسول لگانا ؛ کیپسول کے ذریعہ بند کرنا ۔

Capsuli / Capsulo-: [ Comb. ff.L."Capsula"] سابقہ بمعنی کیسے ۔

Capsuliferous : (a) ڈوڈا دار ؛ قبہ دار ۔

Capsuliform : (a) کیسے کی شکل کا ۔

Capsuligenous : (a) کیسہ پیدا کرنے والا ۔

Capsulo-lenticular : (a) آنکھ کے عدسے کے کیپسول کے متعلق ۔

Captain : (n) [L."capitanus"] (۱) سردار ؛ لیڈر ؛ قائد ۔ (۲) ( بڑی فوج) کپتان ؛ (بحری) جنگی جہاز کا کپتان ؛ جہاز کپتان ۔ (۳) تجارتی جہاز کا کپتان یا افسر اعلیٰ ؛ نا خدا ۔ (٤) کارنوال انگلستان کی کانوں کا منیجر ۔ (٥) مورمین ؛ مستری ۔ (٦) جمعدار ۔ (۷) کھیتوں میں کسی فریق کا کپتان ؛ کسی انجمن کا اعلا عہدہ دار ۔ (۸) فن حرب کا ماہر ۔ (۹) مخصوص کاموں کو انجام دینے والی ٹولی کا افسر جہازرانی ۔ (۱۰) کسی اسکول کے طالب علموں کی جماعت کا سردار ۔ (۱۱) بے تکلفی میں تخاطب کا لفظ ۔

Captain : (v) سردار ہونا ؛ کپتان ہونا ؛ جماعت کا سالار ہونا ؛ رہنمائی کرنا ؛ قیادت کرنا ۔

Captain General / Captain general : (n) [F. & Sp.] کسی اسپینی صوبے یا نو آبادی کا گورنر ۔

Captain lieutenant : (n) وہ فوجی افسر جو کسی دستے کا حاکم ہو اور کپتان کا عہدہ رکھتا ہو اور لفٹنٹ کا مشاہرہ پاتا ہو ۔

Captain of the fleet : (۱) بحری فوج کا ایڈجوٹنٹ جنرل ۔ (۲) کسی خاص جہاز کا سر ملاح ۔

Captaincy : (n) (۱) کپتان کا عہدہ یا عمل ۔ (۲) کپتان کے زیر اقتدار علاقہ ۔

Captainless : بے سردار ؛ بے کپتان ۔

Captainness : (n) زن کپتان ۔

Captainship : (n) (۱) کپتان کا عہدہ ؛ درجہ یا اقتدار ۔ (۲) کپتان کا وقار یا اس کی شخصیت ۔ (۳) فوجی کاروبار میں قیادت ؛ کپتانی ۔

Captains of Industry : (تجارت) سرداران صنعت ۔

Captation : (n) [L."captationem"] عوام فریب ؛ ابلہ فریب ؛ دلیلوں کا استعمال ؛ ابلہ فریبی ؛ تاخیذ ۔

Caption : (n) [L."captionem"] (۱) قانونی گرفتاری ۔ (۲) ( قانون ) کسی دستاویز پر تصدیق یا منسلکہ صداقت نامہ ۔ (۳) (امریکہ) کسی مضمون، باب یا کتاب کاعنوان یا سرخی ؛ تشریحی بیان ؛ عنوان ( خاص کر فلمی تصویروں کا ) ۔

Captious : (a) [L."captiosus"] تکراری ؛ حجتی ؛ نکتہ چیں ؛ حرف گیر ؛ معترض ؛ عیب جو ؛ مغالطہ آمیز ۔

Captiously : (adv) عیب جویانہ ؛ نکتہ چینی سے ؛ معترضانہ ۔

Captiousness : (n) عیب بینی ؛ خردہ گیری ؛ اعتراض ؛ عیب جوئی ؛ نکتہ چینی ۔

Captivate : (v) [L."captivus"] مول لینا ؛ موہنا ؛ لبھانا ؛ فریفتہ کرنا ؛ دل لے لینا ؛ غلام بنا لینا ۔

Captivatingly : (adv) دلربائی سے ؛ دل فریبی سے ؛ فریفتگی سے ۔

Captivation : (n) [L."captivationem"] دل فریبی ؛ دل ربائی ؛ دلبری ؛ غلام بنانا ۔

Captivator : (n) دل فریب ؛ دلربا ؛ من موہن ۔

Captive : (a) [L."captivus"] قیدی ؛ اسیر ؛ گرفتار ؛ مبتلا ؛ شیدا ؛ فریفتہ ؛ مفتوں ؛ محبوس ؛ مقید ؛ پا بست ؛ قیدی کا ؛ قیدی کے مثل ؛ اسیرانہ ؛ اسیر حسن ؛ شخصیت سے مرعوب ؛ بندی ۔

To hold / lead / take captive : قید میں رکھنا ؛ قیدی بنانا ۔

Captive baloon : (n) زمین بستہ غبارہ ۔

Captivity : (n) [L."captivitas"] (۱) قید ؛ اسیری ؛ گرفتاری ۔ (۲) (استعارتاً) عقل ؛ خواہش اور احساس کا مغلوب ہو جانا ۔

To lead captivity captive : گرفتار کنندہ کو گرفتار کرا دینا ۔

Captor : (n) [L.] گرفتار کرنے والا ؛ پکڑنے والا ؛ انعام جیتنے والا ؛ دیکھو Capture

Capturable : (a) قابل گرفتاری ؛ قابل تسخیر ۔

Capture : (n) [L."captura"] (۱) گرفتاری ؛ قبضہ ؛ تسخیر ؛ فتح ۔ (۲) مال غنیمت ؛ قیدی ؛ بندی ؛ لوٹ ؛ یرغمال ۔ (۳) انعام ، شکار ۔ (٤) جوہری مرکز کا عنصری ذرے سے الحاق ۔

Capture : (v) (۱) گرفتار کرنا ؛ پکڑنا ؛ سر کرنا ؛ فتح کرنا ۔ (۲) جوہری مرکز کو عنصری ذرے سے متحد کر دینا ۔

Capturer : (n) گرفتارکرنے والا ؛ مسخر کرنےوالا ۔

Capuche : (n) [It."cappuccio"] کاپوچین لبادہ کی کلاہ ۔

Capuched : (a) کلاہ پوش ؛ کلاہ پہنے ہوئے ۔

Capuchin : (n) [It."capuccino"] (۱) سنہ ۱۵۲۸ء کےنئے قاعدے کے بموجب فرانس کی پادری ۔ (۲) زنانہ لبادہ اور ٹوپی ؛ کاپوچین ۔

Capuchin capers : (n) ایک قسم کی خاردار جھاڑی ۔

Capuchin monkey : (n) ایک قسم کا امریکی بندر جس کے سر پر کالے بالوں کا گچھا مثل پادریوں کے ہو ؛ کلغی دار بندر ۔

Capuchin pigeon : (n) ایک قسم کا کبوتر جس کے سر پر پادریوں کی طرح کا پروں کا گچھا ہوتا ہے ؛ کلغی دار کبوتر ۔

Capuchin 's beard : (n) کاسنی کی ایک قسم ۔

Capulet : دیکھو capelet

Caput : (n) [L.] (۱) سر یا سرا ؛ گھنڈی نما ابھارھڈی یا عضلہ کا ؛ سرعظم ؛ درویش ؛ تارک ۔ (۲) (رومن قانون ) روم کا آزاد شہری ۔

Caput mortuum : (n) [L.] (۱) تقطیر یا تصعید کے بعد کا بچا ہوا بے مصرف مواد ؛ فضلہ ؛ فضول ؛ رسوب کشید؛ فضالہ ۔ (۲) بے مصرف ؛ ناکارہ ۔

Capybara / Capibara : (n) [Native name in Brazil] جنوبی امریکہ کا سب سے بڑا کترنے والا چوپایہ ؛ امریکی موش؛ خرگوش ؛ کپی برا ۔

Car : (n) [L."carrus"] (۱) گاڑی ؛ رتھ ۔ (۲) ( امریکہ ) ریل کا ڈبہ ۔ (۳) (انگلستان ) بھاری بوجھ کے لئے چھکڑے ؛ موٹر کار ۔ (٤) غبارہ میں نیچے کا لٹکن جس میں مسافر بیٹھتے ہیں ؛ غبارہ کا جھولا ۔ (۵) لفٹ کا پنجرہ ؛ لفٹ کا ڈبہ ۔ (٦) مچھلی اور جھینگا کو زندہ رکھنے کا بکس ۔

Jaunting car : آئرستان میں ھلکی دو پہیا گاڑی ؛ آئرستانی گاڑی ۔

Triumphal car : وہ رتھ جس میں رومی فاتح بعد فتح شہر روم میں داخل ہوتے تھے ؛ جلوسی رتھ ؛ فتحمندی کا رتھ ۔

Car-a-way / Caraway : (n) [L."carui"] (۱) زیرہ سیاہ ؛ زیرہ رومی ؛ کردیہ ۔ (۲) ایک قسم کی سدا بہار سفید پھول والی بوٹی ۔

Carabid / Carabidan : (n) [L."carabus"] بڑے گوشت خوار بھونرے کی ذات ۔

Carabineer / Carbineer : (n) [F."carabine"] قرابین والا سپاھی ؛ قرابین فوجی ۔

The carabineers : ایک انگریزی رسالہ ۔

Carabinero : (n) اسپین کے پولیس دستے کا سپاھی ۔

Carabiniere : (n) اطالوی قومی پولیس کا ایک ممبر ۔

Caraboid : (a) [L."carabus"] بڑے گوشت خوار بھونرے کے مثل یا اس سے متعلق ۔

Caracal : (n) [Turk. "qarah-qulak"] قراقل ؛ سیاہ گوش کی ایک قسم ۔

Caracara / Carcara : (n) [Sp. "caracara"] ایک قسم کا باز (عقاب سے مشابہ ) ۔

Carack : [var. of CARRACK] Carrach کا متبادل ۔

Caracol / Caracole : (n) [Sp. "caracol"] (۱) کاوہ ۔ (۲) ( تعمیرات ) گھوم گھماؤ سیڑھی ؛ پیچاں سیڑھی ۔

Caracol / Caracole : (v) کاوہ چلانا ۔

Caracoler / Caracoller : (n) کاوہ چلانے والا ۔

Caracore : (n) [Malay "kurakura"] جزائر فلپاین میں استعمال ہونے والا ایک قسم کا برتن ۔

Caracul / Karacul : (n) [Russ.] (۱) ایک قسم کا استرخانی پشمینہ ۔ (۲) پشمینہ کا نقلی کپڑا ۔

**Carafe** : (n) [Arab."gharrafah"] شیشے کی بوتل : قرابہ : شیشے کی صراحی : مینا : گلابی ۔

**Carageen** : [var. of CARRAGEEN] Carrageen کا متبادل

**Carambola** : (n) [Marathi." karambal"] جزائر شرق الہند کا ایک درخت اور اس کا پھل ۔

**Carambole** : (n) [Sp."carambola"] بلیرڈ کے کھیل کی ایک ضرب جسے Cannon کہتے ہیں ۔

**Carambole** : (v) بلیرڈ کے کھیل میں Cannon ضرب لگانا ۔

**Caramel** : (n) [L."calamellus"] (۱) شراب میں رنگ دینے کے لئے جلی ہوئی شکر : سوختہ شکر ۔ (۲) ایک قسم کی مٹھائی ۔

**Caranx** : (n) [Sp."caranga"] ایک قسم کی مچھلی ۔

**Carap** : (n) [From the native name] تیل جو ایک قسم کے درخت کے بیج سے نکلتا ہے ۔

**Carapace / Carapax** : (n) [Sp."carapacho"] قشری جانوروں اور کچھوے کے بدن کے اوپر کا غلاف : خول : ڈھال : ( حیوانیات ) کھپرا : قشریوں کا اوپری خول ۔

**Carat** : (n) [Arab."qirat"] (۱) قیراط ۔ (۲) سونے اور جواہرات تولنے کے لئے وزن ۔ (۳) خالص سونا ۲٤ قیراط کا مانا جاتا ہے ۔

**Caratch** : (n) [Arab. "kharaj"] خراج ۔

**Caravan** : (n) [Pers. "karwan"] (۱) کارواں : قافلہ ۔ (۲) بند گاڑی : خانہ رواں ۔ (۳) ترکی یا روسی جہازوں کا بیڑا خصوصاً تجارتی جہازوں کا ۔

**Caravaneer** : (n) قافلہ سالار ۔

**Caravanserai / -era / -ary** : (n) [Pers."karwan-sarai"] (۱) کارواں سرائے : مہمان خانہ ۔ (۲) سرائے جس کے چاروں طرف کمرے ہوں اور بیچ میں صحن ہو ۔

**Caravel** : (n) [It."caravella"] (۱) پندرھویں سے سترھویں صدی عیسوی تک کا اسپینی یا پرتگالی چھوٹا تیز جہاز : کارول ۔ (۲) ترکی فبکی کشتی ۔ (۳) ایک قسم کا تیرنے والا صدف ۔ (٤) ایک چھوٹی فرانسیسی مچھلی پکڑنے والی کشتی ۔

**Caraway oil** : (n) روغن اجوائن ، اجوائن کا تیل ۔

**Carb** : (n) [Comb. f. CARBON] (۱) کاربونیر کا مخفف ۔ (۲) کاربن کا مخفف ۔

**Carbamate** : (n) کاربامک ترشے کا ایک نمک ۔

**Carbamic** : (a) کاربامک ۔

**Carbamide** : (n) (کیمیا) کاربمائڈ : یوریا (urea) کا تجزیاتی نام ، مادہ پیشاب : بولینا ۔

**Carbamine** : (n) ( کیمیا ) کاربامین ۔

**Carbanil** : (n) ایک تیز بو والا سیماب وش سیال ۔

**Carbazol** : (n) (۱) کولتار کے تیل میں موجود امیذو فنیائل $2\,C_6\,H_4 = NH$ ۔ (۲) انبیلن کی ایک ضمنی پیداوار ۔

**Carbazotic acid** : (n) لیکرک ایسڈ کا پرانا نام ۔

**Carbazotates** : (n) کار بازوٹک ایسڈ کا نمک ۔

**Carbide** : (n) (۱) کاربن اور کسی عنصر یا دھات کا مرکب ۔ (۲) کیلشیم کاربائڈ جس سے عموماً سائیکل کے لیمپ جلتے ہیں ۔ (۳) ( کیمیا ) کاربائڈ ۔

**Carbine / Carabine** : (n) [F."Carabine"] قرابین : ایک قسم کا آتشی اسلحہ جو بندوق سے چھوٹا ہوتا ہے اور اسے گھوڑ سوار سپاہی استعمال کرتے ہیں ۔

**Carbinol** : (n) [f. CARBON] (۱) میتھنول ۔ (۲) میتھنول سے اخذ کیا ہوا الکحل : کاربینول ۔

**Carbo -**: [chem. comb. f. CARBON] کاربن کا مخفف ۔

**Carbohydrate** : (n) [CARBO+ HYDRATE] (۱) کاربوھائیڈریٹ ۔ (۲) (کیمیا) آکسیجن اور ھائیڈروجن کے ساتھ کاربن کا مرکب : نشاستہ دار غذا (اس کی قسمیں ہیں : شکر ، گلوکوز وغیرہ ) ۔

**Carbolate** : (n) کاربولک ترشے کا نمک ۔

**Carbolic** : (a) کاربولک ۔

**Carbolic acid** : (n) کاربولک تیزاب : کاربولک کا ترشہ جو کوئلے کے روغن میں ہوتا ہے اور جو دافع عفونت ہے ۔

Carbolize : (v) کاربولک ترشہ ملانا ۔

Carbon : (n) [L."carbo"] (۱) ( کیمیا ) کوئلے کی اصل ؛ کاربن ؛ غیر دھاتی عنصر جو ہیرے، کوئلے وغیرہ کی شکل میں پایا جاتا ھے کاربولک ایسڈ گیس اور دیگر نامیاتی مرکبات میں بھی پایا جاتا ھے ۔ (۲) (برق) برقی لیمپوں میں کاربن کا قلم جس سے روشنی حاصل ھوتی ھے ۔ (۳) کاربن پیپر ؛ خطوط وغیرہ کی نقل لینے کے لئے مسالہ دار کاغذ ؛ کاربن کاغذ ؛ نقل گیر کاغذ ۔ (٤) کاربن کا ٹکڑا یا پتی جو برق بیٹریوں میں استعمال ھوتی ھے ۔ (٥) ھیرے کی ایک غیر خالص شکل ۔ (٦) عکاسی کا ایک طریقہ جس میں تصویر Carbon press کے ذریعہ اتاری جاتی ھے اور تصویر امٹ ھو جاتی ھے ۔

Double sided carbon : (تجارت) دو طرفہ کاربن ۔

One time carbon : (تجارت) ایک باری کاربن ۔

Single sided carbon : (تجارت) یك طرفہ کاربن ۔

Carbon arc : (n) ( کیمیاوطبیعیات ) کاربن آرک ۔

Carbon assimilation : (n) ( کیمیا ) کاربن جزئیت ۔

Carbon black : (a) ( کیمیا) کاربن سیاہ ۔

Carbon brush : (n) (کیمیا و طبیعیات) کاربن برش ۔

Carbon cycle : (n) ( کیمیا) کاربن چکر ؛ کاربنی دور ۔

Carbon dating : (n) ( تاریخ ) کاربن سے زمانے کی تاریخ کا تعین کرنا ۔

Carbon dioxide : (n) ( کیمیا ) کاربن ایسڈ گیس ۔

Carbon economy : (n) (تجارت ) کاربن کی کفایت ۔

Carbon granule microphone : (طبیعیات) دانہ کاربن مائیکروفون ۔

Carbon lamp : (n) (۱) گرمی سے جلنے والا لیمپ جس میں کاربن کے تار ھوتے ھیں ۔ (۲) آرک لیمپ ۔

Carbon manifolding : (n) (تجارت) کاربن کاپیاں نکالنا ۔

Carbon microphone : (n) (طبیعیات) کاربن مائیکروفون ۔

Carbon monoxide : (n) (کیمیا) کاربن کا آکسائڈ گیس ۔

Carbon oxychloride : (n) (کیمیا) کاربن ترکیبی کلورائیڈ ۔

Carbon-paper : (n) خطوط وغیرہ کی نقل لینے کے لئے مسالا دار کاغذ ؛ کاربن کاغذ ؛ نقل گیر کاغذ ۔

Carbon ratio theory : ( کیمیا ) کاربن نظریہ تناسب ۔

Carbonaceous : (a) [L."carbonem"] کاربن دار ؛ زغالی ؛ کاربن صفت ؛ کاربنی ؛ کاربن ملا ھوا ؛ کوئلے کا ؛ مثل کوئلے کے ؛ سیاہ ۔

Carbonaceous rock : (n) کاربن دار چٹان ؛ زغالی چٹان ؛ کاربن صفت چٹان ؛ کاربنی چٹان ؛ کاربن ملی ھوئی چٹان ؛ کوئلے کی چٹان ؛ کوئلے کی طرح کی چٹان ۔

Carbonari : (n) [It. pl. of "carbonaro"] انیسویں صدی عیسوی کی اطالوی جمہوری انقلاب پسندوں کی خفیہ جماعت ۔

Carbonarism : (n) جمہوریت پسند خفیہ انقلابی جماعت کے اصول ۔

Carbonate : (n) [mod. L."carbonatum"] ( کیمیا ) کاربونک ترشہ کا نمك ؛ کاربونیٹ ۔

Carbonate : (v) (۱) کاربونیٹ بنانا ۔ (۲) کاربونک ترشہ یا گیس سے بھرنا ۔ (۳) گیس سے بھرنا ۔

Carbonated : (a) [mod. L."carbonatus"] کاربونك گیس سے بھرا ھوا یا ملا ھوا ۔

Carbonating tower : (n) ( کیمیا ) کاربونیٹنگ مینار ۔

Carbonation : (n) ( کیمیا ) کاربونیٹنا ۔

Carbonator : (n) ( کیمیا) کاربونیٹر ؛ کاربن آلہ ۔

Carbonic : (a) [L."carbonem"] (۱) کاربن کا ؛ کاربن سے متعلق ؛ کاربونک ترشے کے گیس سے پیدا ۔ (۲) کوئلے کا ۔ (۳) خفیہ جمہوریت پسند انقلابی جماعت کا- (٤) پہلے اسے Fixed air کہا جاتا تھا اور اب Carbon (ic) dioxide یا Carbonic anhydride کہا جاتا ھے ۔

Carbonic acid : (n) or (Carbonic acid gas) =(Carbonic dioxide) or (Carbonic anhedride) : (۱) وہ گیس جو کاربن کے معمولی طور پر جلنے سے پیدا ھوتی ھے ۔ (۲) کاربونک ترشہ گیس جو سانس کیساتھ باھر نکلتی ھے ۔ (۳) کیمیا میں کاربونک ایسڈ کا اطلاق اس مرکب ( $CH_2\ O_3$ ) پر ھوتا ھے جسکے بارے میں یہ کہا جاتا ھے کہ پانی میں کاربن ڈائی آکسائڈ کے ملنے سے بنتا ھے ۔ (٤) کاربونک تیزاب ۔

Catalogue : (n) [ Gr."katallogos"] (۱) فہرست کامل ؛ عموماً ترتیب حروف تہجی ؛ کتاب الفہرس ۔ (۲) ترتیب ۔ (۳) کتاب کی تفصیلی فہرست ۔ (٤) ٹکٹ یا سکوں کی فہرست میں قیمت جو کسی چیز کی دی گئی ہو ۔

Catalogue : (v) (۱) فہرست تیار کرنا ۔ (۲) نام یا ضروری معلومات فہرست میں درج کرنا ۔ (۳) ٹکٹ یا سکوں کی فہرست میں ایک خاص قیمت کا ہونا ۔ (٤) فہرست میں درج ہونا ۔

Catalogue raisonne : (n) مضمون وار تفصیلی فہرست ؛ فن وار فہرست ۔

Cataloguer : / Catalogist : / Cataloguist : (n) فہرست تیار کرنے والا ؛ فہرست گر ؛ ( انتظامیہ ) فہرست ساز ۔

Cataloguing : (n) کتابوں کی درجہ بندی یا فہرست بنانے کا علم اور پیشہ ۔

Cataloguize : (v) فہرست بنانا / تیار کرنا ۔

Catalpa : (n) [ Indian of Carolina ] جزائر غرب الہند ، امریکہ ، جاپان اور چین کے درختوں کی ایک قسم جسکی پتیاں دل کی شکل کی اور پھول قرنا کے شکل کے ہوتے ہیں ۔

Catalyser : (n) ( کیمیا ) کیتالیس داں ۔

Catalysis : (n) [ Gr."katalysis"] (۱) ( کیمیا ) وہ اثر یا عمل جوایک شے دوسری اشیاء میں کیمیاوی تغیر پیدا کرنے کےلئے کرتی ہے لیکن خود متاثر نہیں ہوتی ؛ حملان ؛ (حیوانیات) حملیت ۔ (۲) مختلف اشخاص یا قوتوں کے درمیان عمل اور رد عمل جو کسی چیز یا طاقت سے پیدا ہو ۔ (۳) عمل انگیزی ۔

Catalyst : (n) وہ چیز یا مادہ جو دو چیزوں میں تغیر پیدا کرے مگر خود متاثر نہ ہو ؛ عمل انگیز ؛ دو اشخاص یا قوتوں کے درمیان عمل اور رد عمل پیدا کرنے والا عامل ۔

Catalyst poison : (n) ( کیمیا ) کیتالیس زہر ۔

Catalytic : (a) حملانی ؛ حاملانہ ؛ عمل انگیز ۔

Catalytic agent : ( کیمیا ) کیتالست کارندہ ؛ عمل انگیز عامل ۔

Catalytically : (adv) حاملانہ طور پر ۔

Catalyze : (v) (۱) کیمیاوی تغیر پیدا کرنا ؛ کیمیاوی تغیر سے نیا مادہ پیدا کرنا ۔ (۲) پیدا کرنا ؛ بدلنا ۔

Catamaran : (n) [ Tamil."kattumaran"] (۱) لکڑ ناؤ ؛ دو یا زیادہ موٹی لمبی لکڑیوں کو باندھ کربنائی ہوئی ناؤ جسکو پتوار یا بادبان سے چلایا جاتا ہے ۔ (۲) دوہرے ڈھانچے والی ناؤ ؛ دو ناؤ ۔ (۳) لڑاکا آدمی خصوصاً عورت ۔

Catamenia : (n) [ Gr."katamenios"] حیض ؛ ماہواری ؛ طمث ۔

Catamenial : (a) حیض سے متعلق ۔

Catamite : (n) [ L."catamitous"] مفعول ؛ مابون ؛ لونڈا ؛ کونی ۔

Catamount : (n)[ Short for CATAMOUNTAIN] کوھی خاندان کا کوئی جنگلی جانور ۔

Catamountain / Catomountain : (n) [ alter.of ME."cat of the mountaine"] (۱) کوھی خاندان کا جنگلی جانور ؛ چیتا ؛ تیندوا ۔ (۲) پہاڑی آدمی ۔

Catan / Cattan : (n) [ Jap."katana"] ایک قسم کی جاپانی تلوار ۔

Catananche : (n) [ Ge."katananke"] بحیرہ روم کے کنارے کے ممالک میں پایا جانےوالا ایک پودا جس کے پھول اودے اور زرد ہوتے ہیں ۔

Catapan : (n) [ med. L."catapanus"] بازنطینی شہنشاہوں کے زمانے میں Catabria اور Apulia کا حاکم یا گورنر ۔

Catapetalous : (a) [ Gr."kata" + "petalonous"] ( نباتیات ) بقچہ گل سے ملی ہوئی پنکھڑیوں والا ( پودا ) ۔

Cataphasia : (n) باز گوئی ؛ تکرار کلام ۔

Cataphonic : (a) [ Gr."kata" + "phone" + ic ] روشنی کے انعکاس سے متعلق ۔

Cataphonics : (n) دیکھو Cataconstics

Cataphoresis : (n) ( کیمیا ) مثبت ذرات کا برقی انتقال ؛ برقی تنقل ۔

Cataphract : (n) [ L."cataphractes"] (۱) زرہ ۔ (۲) زرہ پوش سپاہی ۔

**Cataphracted : (a)** سخت غلاف والا ۔

**Cataphractic : (a)** زرد سے متعلق یا زرد سے مشابہ ۔

**Cataphrenia : (n) [ CATA + PHRENIA ]** جنون جس سے صحت یابی ممکن ھے ؛ ذھنی پستی ۔

**Cataphrygian : (n) [ L."cataphrygae"]** ( تاریخ ) ایک عیسائی فرقہ جو نائجیریا میں شروع ھوا تھا ۔

**Cataphyll : (n)** ایک ابتدائی چھلکے کی طرح کی پتی جو پتوں سے پہلے ھوتی ھے ؛ زیر برگ ؛ نا مکمل برگ ۔

**Catapilite : (n)** آلومینیا کا آب دار سلیکیٹ جس میں کچھ فولاد، میگنیز ھوتے ھیں ۔

**Cataplasia : (n)** ریشوں یا خلیوں میں باز گراں حیاتیاتی تبدیلی ۔

**Cataplasm : (n) [ Gr."kataplasma"]** ( طب ) پولٹس ۔

**Cataplasmic /-al : (a)** پولٹس کی صفت کا ۔

**Cataplexy : (n) [ Gr."kataplexis"]** سکتہ ( جانوروں اور آدمیوں میں ) کسی شدید ھیجان کی وجہ سے جس میں ھوش باقی رھتا ھے مگر حرکت نہیں ھوتی ؛ سکتہ جذباتی ؛ ( حیوانیات ) مکرموت ۔

**Catapult : (n) [ L."catapulte"]** (۱) فلاخن ؛ گوپھن ؛ منجنیق ۔ (۲) غلیل ۔ (۳) ھوائی جہاز کو طیارہ بردار جہاز سے تیزی سے اڑانے کی ترکیب ۔

**Catapult : (v)** (۱) غلیل ، منجنیق سے پھینکنا ۔ (۲) غلیل ؛ منجنیق سے شکار کرنا ۔ (۳) پھینکا جانا ۔ (٤) یکایک یا تیزی سے حرکت کرنا۔ (٥) فلاخن چھوڑنا ۔

**Catapultic : (a)** منجنیقی ؛ گوپھنی ؛ فلاخی ۔

**Catapultier : (n)** غلیل چلانے والا ؛ فلاخ چلانے والا ۔

**Cataract : (n) [ Gr."katar(r)aktes"]** (۱) بڑا جھرنا ؛ آبشار ؛ پانی کی چادر ۔ (۲) ( تشنج ) نزول ماء ؛ موتیا بند ۔ (٤) موسلا دھار ؛ تریرا ؛ سیل ۔

**Cataract : (v)** (۱) آبشار کی طرح گرنا ۔ (۲) آبشار کی طرح گرانا ۔

**Cataracted : (a)** موتیا بند والا ۔

**Cataractous : (a)** موتیا بند کا یا اس سے متعلق یا اس میں ملا ۔

**Catarrh : (n) [ Gr."katarrous"]** نزلہ ؛ زکام ؛ سردی ۔

Epidemic catarrh : موسمی بخار ؛ انفلوئنزا ۔

Summer catarrh : ایک قسم کا دمہ ۔

**Catarrhal : (a)** زکامی ۔

**Catarrhine / Catarhine : (n) [ Gr."kata"+"rin"]** ( حیوانیات ) تل نتھنا ؛ جس کے نتھنے ملے ھوئے، ترچھے اور نیچے کی جانب ھوں ۔

**Catasta : (n) [ L.]** (۱) وہ بنچ جس پر غلام فروخت کےلئے کھڑے کئے جاتے تھے ۔ (۲) بستر اذیت ۔

**Catastaltic : (a) [ Gr."katastaltikos"]** ( طب ) روکنےوالا / والی ؛ تھامنےوالا / والی ۔

**Catastasis : (n) [ Gr."kathistanal"]** (۱) عروج (کسی ڈرامہ کا) ۔ (۲) وہ ڈرامائی پیچیدگی جو عروج سے پہلے ھوتی ھے ۔ (۳) ( خطابت ) ابتدائی ۔ (٤) حالت ؛ کیفیت ۔

**Catasterism : (n) [ Gr."katasterismos"]** (۱) برج ۔ (۲) Eratos Thenes کی لکھی ھوئی برجوں کے متعلق ایک کتاب ۔

**Catastrophe : (n) [ Gr."katastrophe"]** (۱) حاصل ڈرامہ ؛ انجام ڈرامہ ۔ (۲) ( ارضیات ) انجام بد ؛ تباھی ؛ آفت ؛ بپتا ؛ ھلاکت ۔ (۳) عظیم انقلاب ( جو نظام اشیاء کو درھم برھم کر دے ) ؛ تباھی ( بڑے پیمانہ پر ) ۔ (٤) سخت نا کامیابی ۔ (٥) ( طب ) عمل جراحی کے پہلے یا درمیان یا روز کی موت جس کی وجہ معلوم نہ ھو سکے ۔

**Catastrophe hazard : (n)** ( تجارت و معاشیات ) خطر عظیم ۔

**Catastrophe policy : (n)** ( تجارت و معاشیات ) خطر عظیم بیمہ پالیسی ۔

**Catastrophe insurance : (n)** ( تجارت و معاشیات ) خطر عظیم مکرر بیمہ ۔

**Catastrophic change : (n)** ( سماجیات ) تباہ کن سماجی تبدیلی ۔

Catastrophic /-al : (a) حادثہ عظیم کے متعلق ؛ نکبتی ؛ فجائی ؛ بلائے ناگہانی کے متعلق ؛ پر آشوب ۔

Catastrophically : (adv) تباہ کن طور پر ؛ حادثے کے طور پر ۔

Catastrophism : (n) (۱) ( ارضیات ) آشوبیت : یہ عقیدہ کہ سطح زمین کےانقلابات پُر آشوب طبعی اسباب سےواقع ہوتے ہیں ؛ (تاریخ) عقیدۂ ہلاکت ۔(۲) ابتلائے عظیم ؛ حادثۂ فاجعہ ؛ بلائےناگہانی ۔ (۳) ست جگ /عہد سعادت جو حادثۂ عظیم یا بلائے ناگہانی کے بعدھی آتی ہے ۔

Catastrophist : (n) عقیدۂ آشوبیت کا قائل ۔

Catastrophy : (n) ( عمرانیات ) بلائے ناگہانی ۔

Catatonia : (n) [ G."katatonie"] دیکھو Catalepsy

Catatonic : (a) سکتہ سے متعلق ؛ سکتہ میں مبتلا ۔

Catatonic : (n) سکتہ میں مبتلا آدمی ۔

Catatonic schizophrenia : (n) ایک بیماری جس میں منفیت ، خموشی ، سکتہ اور وھم ھو کہ مریض طاقت کلی رکھتا ھے اور کبھی کبھی تشدد سے کام لیتا ھے ۔

Catawampus : (n) [ alter of CATAMOUNT ] خیالی خونخوار جنگلی جانور ؛ ھوّا ۔

Catawampus : (a) وحشی ؛ تباہ کن ؛ ٹیڑھا ۔

Catawampusly / Catawampously : (adv) خونخواری سے ؛ جوش سے ۔

Catawba : (n) [ F.the river in S.Caro] (۱) کٹاؤ با ؛ ایک امریکی انگور ۔ (۲) امریکی انگور سے بنی شراب ۔

Catboat : (n) ایک قسم کی بادبانی کشتی ۔

Catcall : (n) سیٹی ؛ زفیل (آواز یا باجے کی) ؛ زور کی سیٹیاں جن سے تھیٹر وغیرہ میں اظہار ناراضگی کیا جاتا ھے ۔

Catch : (n) [ See next ] (۱) پکڑ ؛ گرفت ؛ گرفتاری ۔ (۲) ایک بار جتنی مچھلیاں پکڑی جائیں ؛ جھول ۔ (۳) کرکٹ میں گیند پکڑنے کا موقع یا کامیابی ( زمین سے گرنے سے پہلے ) ۔ (۴) مغالطہ یا بہلاوا دینے والا سوال ؛ دھوکا ؛ بھکاوا ؛ بے خبری میں آ لینا ۔ (۵) دروازہ کو روکنے کے لئے کوئی بریکٹ، بلّی، اڑانی ۔ (۶) پھانسنے کے قابل شخص یا اچھا شکار ؛ سونے کی چڑیا ؛ حاصل کرنے کے قابل چیز ؛ اچھا مال ؛ اچھی رقم ؛ ترمال ۔ (۷) ( موسیقی) کئی آدمیوں کے گانے کےلئے گیت یا نغمہ ؛ ایک گانا تین یا تین سے زیادہ آدمیوں کےلئے جس میں ایک گانےوالا شروع کرتا ھے جب پہلا گانے والا ختم کر لیتا ھے خصوصاً کوئی مضحکہ خیز گانا ۔ (۸) متوجہ کرنے کی کوئی بات (۹) پکڑنے والی کوئی چیز ۔ (۱۰) ایک کھیل دو یازیادہ آدمیوں کےلئے جسمیں گیند پھینکتےاور پکڑ لیتے ھیں ؛ ٹکڑا ؛ حصہ ۔ (۱۱) کسی بھی فصل کا اتنا اگ آنا کہ دوبارہ بونے کی ضرورت نہ ھو ۔

Catch as catch can : ایسی کُشتی جس میں کوئی قاعدہ نہ ھو سوائے جو دونوں فریقین تسلیم کرلیں ؛ بےقاعدہ ؛ بےضابطہ ۔

Good / safe catch : گیند اچھا گوچنے والا ۔

No catch : برا سودا ؛ نکما سودا ۔

Catch : (v) [ L."captare"] (۱) پکڑنا ؛ پکڑلینا ؛ لپکنا ۔ (۲) پھانسنا ؛ الجھانا ؛ پکڑ لینا ؛ گرفت میں لینا ؛ پھنسانا ؛ دھوکا دینا ۔ (۳) وقت پر پہنچنا ( ریل گاڑی وغیرہ کےلئے ) ؛ جا لینا ۔ (۴) گرفت کرنا ۔ (۵) بے خبری میں آنا ؛ پتا لگانا ۔ (۶) مارنا (عموماً مار کا بھی ذکر کردیا جاتا ھے) ۔ (۷) لگنا یا لگ جانا (اگ وغیرہ کے متعلق ) ؛ جلنا ؛ جل اٹھنا ۔ (۸) لپک لینا ؛ ھاتھ مارنا ؛ چھیننا ؛ اچک لینا۔ (۹) کسی چیز کی حرکت روک لینا ۔ (۱۰) دفعتاً روک دینا ۔ (۱۱) مبتلا ھونا ؛ اپنے اوپرلینا ؛ قبول کر لینا ؛ اثر پذیر ھونا ۔ (۱۲) سمجھ لینا ( حواس یا ذہن کے ذریعہ ) آواز یا سر وغیرہ کا ۔ (۱۳) اپنی طرف کھینچ لینا ؛ منعطف کرنا ؛ مبذول کرنا (توجہ وغیرہ) ؛ مفتوں بنا دینا ؛ گرویدہ کر لینا ۔ (۱۴) بغیر تیاری یا آمادگی کے آ لینا ۔ (۱۵) شادی کرنا (کافی دوڑ دھوپ کے بعد) ۔ (۱۶) اچانک جان لینا ؛ باخبر ھونا ۔ (۱۷) روک لینا درمیان میں ۔ (۱۸) حاصل کرنا ۔ (۱۹) پھنس جانا ۔ (۲۰) زبردستی روک لینا ۔ (۲۱) باندھنا ۔ (۲۲) تصویر کھینچنا ۔ (۲۳) دیکھنا یا سننا ۔ (۲۴) بادبان میں ھوا کا بھر جانا ۔ (۲۵) تھوڑا منجمد ھو جانا ۔ (۲۶) حاملہ ھونا ( پالتو دودھ پلانے والے جانوروں کا ) ؛ پودے کا نکل آنا ؛ جڑ پکڑ لینا ۔ (۲۷) جل کر کڑھائی میں سٹ جانا ۔

Bolt catches : چٹخنی نہیں لگتی ۔

Nail catches dress : کیل کپڑا یا لباس پکڑ لتی ھے ۔

To catch a cold : سردی لگ جانا ۔

To catch a crab : (۱) چپو کا پانی الجھنا یا پھنس جانا ۔ (۲) چپو کا پانی میں نہ لگنا ۔

To catch a fever : بخار ھو جانا ۔

To catch a glimpse : ایك جھلك دیکھنا ۔

To catch a likeness : دیکھنا اور اس کی شبیہ بنا دینا ؛ ھوبہو چربہ اتار دینا ۔

To catch a tartar : اپنے سے زبردست سے جا بھڑنا ۔

To catch hold of : پکڑنا ؛ دھر لینا ۔

To catch in a thing : گرفتار ھو جانا ؛ پھنس جانا ؛ الجھنا ۔

To catch it : سزا پانا یا تنبیہ پانا ۔

To catch it scolding or thrashing : سزا پانا ؛ ملامت سننا یا اور کسی ناگوار امر کو مجبوراً برداشت کرنا ۔

To catch napping : ناگہاں جا لینا ؛ اچانك جا لینا؛ غلطی یا غفلت پر گرفت کر لینا ۔

To catch one's breath : دم سادھ لینا ؛ سانس روك لینا ؛ غیر ارادی طور پر سانس لینا ۔

To catch one's death of cold : زکام یا دوسرا مھلك مرض ھو جانا ۔

To catch the eye of another : دوسروں کی توجه مبذول کرنا ۔

To catch the speaker's eye : انگلستان کےدارالعلوم میں تقریر کرنے کےلئے بلائے جانے میں کامیاب ھونا ۔

To catch the wind : بادبان کا ھوا سے بھر جانا ۔

To catch up habit : عادت ڈال لینا یا عادی ھونا ۔

To catch up speaker : مقرر کی تقریر کو روك دینا ؛ بیچ میں بول اٹھنا ؛ ٹوکنا ۔

You don't catch on : تم معنی نہیں سمجھتے ؛ مطلب نہیں سمجھتے ۔

Catch at : (v) ھاتھ مارنا ؛ جھپٹنا ؛ پا کر خوش ھونا ۔

Catch away : (v) چھین لینا ۔

Catch ball : (v) گیند لپك لینا ۔

Catch basin : (n) وہ برتن جو نالی کے جنگلے کے نیچے بہنے والی گندگی کو روکنے کے لئے لگایا جاتا ھے ۔

Catch crop : (n) (۱) دو فصلوں کے درمیان کی فصل ۔ (۲) دو دھاری کے بیچ میں یا ایك فصل نقصان ھو جانے پر ( جو فصل ) لگائی گئی ھو ۔

Catch cry : (n) کوئی امتیازی لفظ یا فقرہ جو لوگوں کی توجه مبذول کرنے کےلئے استعمال کیا جائے ۔

Catch dog : (n) ایك بڑے قسم کا کتّا ( خصوصاً مویشی کی دیکھ بھال کےلئے ) ۔

Catch drain : (n) آب گیر ؛ پہاڑی کے دامن میں پانی نہ بہنے دینے کےلئے موری یا نالی ۔

Catch-off : (n) لیس کو برابر برابر کاٹ کر پُلندا بنانے والا ۔

Catch fire : (v) (۱) آگ لگ جانا ۔ (۲) سرگرم ھو جانا ؛ الھام ھونا ۔ (۳) وسعت ؛ دلچسپی اور اثر میں بہت بڑھ جانا ۔

Catch line : (n) (۱) ایك سطر جس پر کوئی نظر گیر لفظ ھو ۔ (۲) ایك چھوٹی سطر جو لمبی اور بڑی سطر کے درمیان ھو ۔ (۳) وہ فقرہ یا جملہ جو جاذب نظر ھو ۔ (٤) کوئی مزاحیہ جملہ کسی ڈرامے میں ۔

Catch meadow : (n) وہ سبزہ زار جس کو آب گیر سے سیراب کیا جاتا ھے ۔

Catch on : (v) پکڑنا ؛ سمجھنا ؛ مان لینا ؛ ھر دلعزیز ھونا ؛ پھلنا ؛ شبہ ھونا ؛ ملازمت کرنا ۔

Catch out : (v) (۱) ( کرکٹ ) گیند لپك لینے سے کھیلنے والے کا کھیل سے الگ ھو جانا ۔ (۲) غلطی کرتے پکڑ لینا ۔

Catch out : (n) گرفت ؛ پکڑ ۔

**Catch phrase : (n)** نظر گیر فقرہ ۔

**Catch question :** ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) گرفت سوال ۔

**Catch rope : (n)** پکڑنے والا پھندہ دار رسہ ۔

**Catch-stitch : (n)** ( کشیدہ ) کاڑھنے میں چوپارے کے ٹانکے یا زنجیرہ ۔

**Catch title : (n)** عنوان کا اختصار ۔

**Catch up : (v)** (۱) پکڑنا ؛ جا لینا ؛ پکڑ لینا ۔ (۲) اٹھانا ۔ (۳) پھنسانا ۔ (٤) محصور کرنا ۔ (٥) اپنانا یا اختیار کرنا ۔ (٦) ٹوکنا کسی مقرر کو ۔ (۷) تازہ ترین خبر دینا ۔ (۸) گرفتار کرنا ۔ (۹) خراب نتیجہ ہونا ۔ (۱۰) گھوڑوں، خچروں اور بیلوں کو سفر کیلئے تیار کرنا ۔ (۱۱) ختم کرنا ۔

**Catch up : (n)** دیکھو Kechup اور Cats up

**Catch up : (n)** کام پورا کرنے کیلئے سرگرمی تیز کرنا ۔

**Catch water : (n)** آب گیر ۔

**Catch weed : (n)** بال چھڑ ؛ ایک قسم کی جھاڑی ۔

**Catch word : (n)** (۱) نظر گیر ؛ لفظ جو ایسی جگہ لکھا گیا ہو کہ دیکھنے والے کی نظر اپنی طرف کھینچ لے ۔ (۲) صفحے کے آخر کا لفظ جو دوسرے صفحے پر دھرایا جائے ۔ (۳) کسی ایکٹر کی تقریر کا لفظ ۔ (٤) سیاست یا مذہب وغیرہ میں وقتی زود اثر لفظ ؛ نعرہ ؛ چلتا جملہ ( فقرہ ) ۔

**Catch work : (n)** دیکھو Catch water

**Catchable : (a)** گرفتنی ؛ قابل گرفت ۔

**Catcher : (n)** (۱) پکڑنےوالا ؛ لپکنےوالا ۔ (۲) قلا بازی کے جھولے میں وہ شخص جو اپنا سر نیچے کئے ہوئے رہتا ہے اور دوسرے آدمی کو پکڑ لیتا ہے ۔ (۳) تمباکو، لکڑی یا کاغذ کے کارخانے کا ایک مزدور جو بنی ہوئی چیزوں کو نقل و حمل کرنے والی مشین سے اتار لیتا ہے ۔ (٤) ایک چھوٹی کشتی جو وھیل پکڑنے والے جہاز کے ساتھ رہتی ہے ۔

**Catchfly : (n)** مکھی چوس ؛ ایک پودا جس کے تنکے چپک دار ہوتے ہیں ؛ مگس گیر ؛ مکھی پکڑ ۔

**Catchfly grass : (n)** ایک دلدلی گھاس ۔

**Catching : (a)** (۱) متعدی مرض ؛ اڑ کر لگنے والی بیماری ۔ (۲) دلفریب ؛ جاذب نظر ؛ دلکش ۔ (۳) دھوکا باز ۔

**Catching bargain : (n)** پھنسانے والا سودا ؛ دھوکا دے کر کیا ہوا سودا ۔

**Catchingness : (n)** (۱) دلفریبی ؛ دلکشی ؛ جاذبیت ۔ (۲) متعدی ہونا ۔

**Catchlight : (n)** ہلکی سی روشنی جو کسی کھلی سطح سے منعکس ہو ۔

**Catchman : (n)** وہ شخص جو مالک کے نشان کے مطابق بہتی ہوئی لکڑیوں کو علاحدہ کرتا ہے ۔

**Catchment : (n)** طاس ؛ آب گیرا ۔

**Catchment basin / Catchment area : (n)** وہ رقبہ؛ زمین جہاں کا پانی بہہ کر کسی دریا یا تالاب میں جائے ۔

**Catchpenny : (a)** (۱) زر گھسیٹ ( یعنی نمائش دکھاوے کی چیزیں ) ناواقف یا سادہ لوح لوگوں سے روپیہ اینٹھنے کیلئے۔(۲) مقبول مگر گھٹیا ۔

**Catchpenny : (n)** زر گھسیٹ یا مقبول مگر گھٹیا چیز ۔

**Catchpole/-poll : (n)** عدالت دیوانی کا اہل کار جسے گرفتار کرنے کا بھی اختیارہو ؛ قرق امین ؛ ناظر ۔

**Catchpoled : (a)** قرق امین کے ذریعہ گرفتار ۔

**Catchpolery / Catchpollary : (n)** قرق امینی ۔

**Catchy : (a)** (۱) دلکش جاذب نظر ۔ (۲) آسانی سے یاد رہ سکنے والا ۔ (۳) فریبی پر پیچ خصوصاً ایسا سوال جس سے غافل دھوکا کھا جائے ؛ بے ضابطہ ۔

**Cate : (n) [ aphet.*f*.ACATE ]** تر مال ؛ نعمتیں ؛ موہن بھوگ ؛ لذیذ کھانے ؛ کوئی کھانا یا کھانے کی چیز ۔

**Catechesis : (n) [ Gr."katechesis" ]** زبانی، مذہبی، اخلاقی تعلیم نو مذہب کے لئے یا ایسی زبانی تعلیم کی کتاب یا اس قسم کی تعلیمی تقریر ۔

Catechetic / Catechetical : (a) (۱) سوال و جواب کا ؛ سوال و جواب کے ذریعے ؛ مکالماتی ۔ (۲) عیسائیوں کے مذہبی سوال و جواب یا اصول کے مطابق ۔ (۳) سوال و جواب آمیز ؛ سوال و جوابی ۔

Catechetically : (adv) سوال وجواب کے طور پر ؛ سوال و جواب کے ذریعہ ؛ پوچھ گچھ سے ۔

Catechetics : (n) عملی دینیات نو مذہبوں کے لئے ۔

Catechin : (n) [ f. CATECHU + -IN ] ایک مادہ جو کتھے سے نکالا جاتا ہے ؛ سفید بلوری سفوف ۔

Catechise : (n) [ Fr."catechese"] (۱) (تاریخ) سوال و جواب کی کتاب ؛ سوال و جواب نامہ خصوصاً دینی اصولوں پر ۔

Catechism : (n) [ L."catechismas"] Catechise دیکھو

Church catechism : عیسائیوں کے فرقہ اینگلیکن یعنی انگریزوں کا سوال و جواب نامہ ۔

Longer and shorter catechism : فرقہ پریس بٹیرین کا سوال و جواب نامہ ؛ سوالوں کا سلسلہ ۔

Catechismal : (a) سوال و جواب نامہ سے متعلق ۔

Catechist : (n) [ Gr,"katechistys"] سوال و جواب کے ذریعہ تعلیم دینے والا ؛ چرچ کا معلم ۔

Catechistical : (a) سوال و جواب کے ذریعہ تعلیم یا معلم سے متعلق ؛ سوال و جواب آمیز ۔

Catechistically : (adv) بطور سوال و جواب کے ۔

Catechize : (v) [ Gr."katechixin"] (۱) سوال و جواب کے ذریعہ تعلیم دینا یا سوال و جواب نامہ پڑھانا ۔ (۲) سوال کرنا ؛ پوچھنا ؛ امتحان لینا ۔ (۳) تفصیلی سوال و جواب سے کسی کے علم اور چال چلن کا پتا لگانا ۔

Catechizer : (n) سوال و جواب کے ذریعہ تعلیم دینےوالا ؛ سوال و جواب کرنیوالا ؛ امتحان لینے والا ۔

Catechol : (n) [ CATECHU+ -OL ] Catechin دیکھو

Catechu : (n) [ mod.L."catechu"] ( کیمیا ) کیٹچو ؛ کتھا ۔

Chatechuic : (a) کتھے سے متعلق ۔

Catechumen : (n) [ Gr."katechoumenos"] : امیدوار عیسائیت ؛ عیسائیت طلب ؛ نو مرید ؛ نو مسیحی ؛ عیسائیت کی ابتدائی تعلیم پانے والا ۔

Catechuminate / Catechuminical : (n) طالب عیسائیت کی کیفیت اور مدت ؛ ادارہ جو طالب عیسائیت کو تیار کرتا ہے ۔

Catechuminical : (a) طالب عیسائیت سے متعلق ۔

Categorem : (n) [ Gr."kategorema"] مکمل منطقی قضیہ ۔

Categorematic : (a) منطقی قضیہ میں ایک لفظ جو فاعل یا محکوم بہ ہو سکتا ہے ؛ موضوعیت کے قابل ؛ محمولیت ۔

Categorematic word : ( لسانیات ) خود معنیاتی لفظ ؛ (فلسفہ، تعلیم و نفسیات) مستقل با معنی لفظ ۔

Categoric : (a) [ Gr."kategorikos"] (۱) (قضیہ سے متعلق) غیر مشروط؛ متعلق ۔ (۲) صاف ؛ سیدھا ؛ شافی ؛ قاطع؛ اکید ؛ قطعی ۔

Categorical : (a) Categoric دیکھو

Categorical imperative : (n) ضمیر کا حکم ؛ ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) امر غیر مشروط ۔

Categorical proposition : (n) غیر مشروط قضیہ ؛ قضیہ حملیہ ۔

Categorically : (adv) قطعی طورسے ؛ سیدھے طریقے سے ؛ صاف صاف ؛ غیر مشروط ۔

Categoricalness : قطعیت ۔

Categories : (n) ایک قسم کا لفظی کھیل ۔

Categorist : (n) درجہ بندی کرنے والا ۔

Categorize : (v) درجہ بندی کرنا ؛ زمرہ میں رکھنا ۔

Category : (n) [ Gr."kategoria"] (۱) ان ابواب میں سے ایک باب جس میں تمام چیزیں تقسیم کی جاسکیں ؛ مقولہ ۔(۲) احساس کے ذریعہ حاصل کردہ خیال کے لئے ذہنی قالب ۔ (۳) زمرہ ؛ درجہ ؛ قسم ۔ (٤) وجود کی ایک قسم جیسے؛ شے ، مقدار ، صفت ، نسبت ، مقام ، وقت ، وضع ، قضیہ ، اتصال ۔ (٥) کوئی اہم بنیادی تصور یا خیال ۔ (٦) دانشمندی کی خالص وجدانی شکل ۔

Catelectrode : (n) [ CATA+ELECTRODE] (طبیعیات) کسی مورچے کا منفی سرا ؛ زیر برقیرہ ؛ منفیرہ ۔

Catelectrotonic : (a) کسی جھلاھٹ سے متعلق ۔

Catelectrotonus : (a [ Gr."kata"+electron+"tonos"] (طبیعیات) عصب کی بڑھتی ھوئی جھلاھٹ ؛ برقی رو کے منفی سرے کے پاس ؛ منفی برقی تواتر ۔

Catena : (n) [ L."catena patrum"] سلسلہ متواصل ؛ متواصلات ؛ زنجیر ۔

Catenarian : (a) (ریاضی) زنجیرہ ؛ مثل زنجیرہ کے' مثل اس منحنی کے جو ایک یکساں زنجیر کو دو نقطوں سے لٹکانے پر بنے جبکہ وہ دو نقطے ایک ھی انتسابی خط میں نہ ھوں ؛ زنجیرآسا؛ سلسلہ وار؛ مسلسل ۔

Catenary : (a & n) [ mod.L."catenaria"] Catenarian دیکھو

Catenary bridge : (n) لرزاں پل ؛ وہ پل جو دو زنجیروں پر قائم ھو ؛ جھولنا پل ۔

Catenate : (v) [ L."catenare"] حلقوں کی طرح جوڑنا ؛ حلقانا ؛ مسلسل کرنا ۔

Catenation : (n) حلقاؤ ؛ تسلسل حلقات ؛ حلقوں کی طرح جوڑ لگاؤ ؛ زنجیری ترتیب ۔

Catenative verb : (n) ( لسانیات ) ربطی فعل ۔

Catenulate : (a) [ L."catena"] ( نباتیات و حیوانیات ) مسلسل ؛ زنجیر نما ۔

Cater : (v) [ OFr."quatre"] تزوید ؛ توشہ بہم پہنچانا ؛ ضیافت طبع یا تفریح کا سامان کرنا ؛ انتظام کرنا ؛ مہیا کرنا ۔

Cater (v) [ as prec.] (۱) ترچھا اڑا جانا ؛ کاٹنا ۔ (۲) معین نما شکل میں بتانا ؛ ترتیب دینا ۔

Cater : (n) تاش یا پانسے کا چوا ۔

Cater : (adv) ترچھے طور پر ؛ آڑے طور پر ۔

Cateran : (n) [ mod. L."cateranus"] ( اسکاچستان ) پہاڑی جنگجو آدمی ؛ ڈکیت ؛ قزاق ؛ راھزن ؛ مویشی چور ۔

Cater cornered : (adv & a) ترچھی حالت میں ؛ ترچھی لکیر پر ۔

Cater cousine : (n) [ of unknown origin ] بےتکلف ؛ دلی دوست ؛ یار غار ۔

To be cater-cousines : دلی دوست ھونا ؛ بہت راہ رسم ھونا ؛ بےتکلف دوستی ھونا ۔

Caterer : (n) توشہ بہم پہنچانےوالا ؛ ضیافت یا تفریح طبع کا سامان کرنےوالا ؛ انتظام کرنےوالا ۔

Cateress : (n) توشہ بہم پہنچانےوالی ؛ انتظام کرنےوالی ۔

Catering : (n) ( انتظامیہ ) انتظام طعام ؛ کیٹرنگ ۔

Caterpillar : (n) [ OFr."chatepelose"] (۱) تتلی یا پتنگے کا پہل روپ ؛ کرم درخت ؛ کملا ؛ جھانجھا ؛ پھوا ۔ (۲) ( مجازاً ) غارت گر ؛ لٹیرا ۔ (۳) پودوں کی ایک جنس، پھلی کی امتیازی خصوصیت کی وجہ سے ۔ (٤) کوئی مشین جس میں چکر پٹیاں ھوتی ھیں جن سے وہ آگے پیچھے دونوں جانب چلتی ھے ۔ (۵) تفریحی پارکوں میں لگے وہ مسلسل جٹے ھوئے ڈبے جو دائرہ نما رستے پر چلتے ھیں ۔

Caterpillar eater / Caterpillar catcher : (n) جلاد پرندے کی قسم کا ایک پرندہ جو جھانجھا کھاتا ھے ۔

Caterpillar plant : (n) پودوں کی ایک جنس ۔

Caterwaul : (v) (۱) بلّی کی طرح چلانا ؛ میاؤں میاؤں کرنا؛ مستانی بلّی کا سا شورو غل کرنا ؛ بلّیوں کی طرح لڑنا ۔ (۲) ھوس پرست ھونا ؛ مستی میں آنا ؛ عورتوں کے پھیر میں گھومنا ۔

Caterwaul : (n) بلّی کی طرح شوروغل ؛ میاؤں میاؤں ؛ بلاؤ لڑائی ۔

Caterwauler : (n) بلّی کی طرح شوروغل کرنےوالا ۔

Catgut : (n) [ CAT + GUT ] (۱) تانت ؛ رودہ ؛ زہ ۔ (۲) تار والے آلات موسیقی ۔ (۳) ایک قسم کا موٹا سخت کپڑا ۔ (٤) تقریباً جھکا ھوا ؛ مشرقی امریکہ کا پودا جس کے زردی مائل ارغوانی پھول ھوتے ھیں ۔

Catharism : (n) [ See next ] عیسائیوں کے ایک فرقے کا عقیدہ ۔

Catharist : (n) [ late L."catharistae"] - عیسائیوں کا ایک فرقہ

Catharize : (v) [ G."katharizin"] صاف کرنا : پاک کرنا -

Catharsis : (n) [ Gr."katharsis"] (۱) ( طب ) اسہال : دست - (۲) جذبات (خصوصاً ہمدردی اور خوف کے) کی اصلاح فن کے ذریعہ - (۳) دبےھوئے احساسات اور خیالات کو شعور میں لانا - (٤) کوئی جذبہء اصلاح جس سے کوئی روحانی تجدید ہوتی ہے یا روحانی تناؤ سے نجات ملتی ہے -

Cathartic : (a) [ Gr."kathartilos"] (۱) ملیّن : دست آور : مسہل - (۲) مصلح -

Cathartically : (adv) بطور مسہل -

Cathartid : (n) [ L."cathartidae"] ایک قسم کا گد -

Cathartin : (n) [ F."cathart - + -IN ] سنائی سے نکالا ہوا تلخ مادہ : ملیّن : مسہل -

Cathartine : (a) [ See CATHARTID ] گد یا گد سے متعلق -

Cathectic : (a) [ back formation f.CATHECTIC ] شہوانی قوت دینا -

Cathectic : (a) [ L."cathexis"] شہوانی قوت والا -

Cathedra : (n) [Ex-cathedra] [Gr."Cathedral Church"] اسقف کی کرسی یا تخت -

Cathedral : (n) [ Short for Cathedral Church] (۱) بڑا گرجا جس میں اسقف کا تخت ہوتا ہے : کلیسائے اسقف : کلیسائے اکبر - (۲) کلیسا کی طرح کوئی چیز یا عمارت - (۳) تعلیم کا خصوصی مرکز : ( تاریخ ) جامع گرجا -

Cathedral : (a) (۱) اسقف کی کرسی کے متعلق - (۲) حاکمانہ : افسرانہ : اختیار کلی کا - (۳) کلیسا نما -

Cathedral bell : (n) ایک قسم کا پودا -

Cathedral chimes : (n) گھنٹی کی دھات کی چھوٹی بڑی نلکی جو لٹکی ہوئی رہتی ہے اور ہتوڑے بجانے سے گرجا کی گھنٹیوں کی سی آواز نکلتی ہے -

Cathedral glass : (n) نیم شفاف شیشہ -

Cathedral music : (n) کلیسائے اکبر کی موسیقی -

Cathedral walk : (n) کلیسائے اکبر کی نشستوں کے درمیانی رستہ سے مشابہ رستہ -

Cathedraled : (a) کلیسا نما یا کلیسا دار -

Cathedralic : (a) کلیسا نما -

Cathedratic : (a) [ med. L."cathedraticus"] ( قانون ) اسقف کی کرسی یا تخت سے متعلق : حاکمانہ : افسرانہ : اختیار کلی -

Catheretic : (a) [ Gr."katheretikos"] برباد کرنے، کم کرنے یا چلانے کی طاقت رکھنے والا : گلا دینے والا -

Catheretic : (n) کوئی گلا دینے والی شے ( گوشت کو ) -

Catherine / Catharine : (n) [ mod. L."catharine"] (۱) دیکھو Catherine wheel - (۲) ایک چرخی جس میں کانٹے لگے ہوتے ہیں - (۳) ایک چرخی کی طرح شبیہ جو نقابت میں بطور نشان استعمال ہوتی ہے - (٤) سورج مکھی کھڑکی - (٥) (آتش بازی) سورج مکھی چرخی، چکر : گھن چکر - (٦) پہلو کی قلا بازی : کروٹ کی قلا بازی -

Turn catherine wheel : قلا بازی کھانا -

Cathern : (n) [ Syncopated form of CATHERINE] یوم سینٹ کیتھیرین کے موقع پر کا ایک جشن جو ۲۵ نومبر کو منایا جاتا ہے -

Catheter : (n) [ Gr."katheter"] (۱) قناطیر : ( طب ) پیشاب نکالنے کی نلی : پیشاب کی سلائی - (۲) اس قسم کی نلی جسم کے دوسرے حصوں یا جوفوں میں سے مادہ نکالنے کے لئے لگائی جاتی ہے -

Catheterization : (n) پیشاب نکالنے کی نلی یا جسم کے دوسرے جوفوں میں نلی لگانا -

Catheterize : (v) پیشاب نکالنے کی نلی یا جسم کے دوسرے جوفوں میں نلی لگانا -

Cathetometer : (n) [ next + - METER ] نلیوں میں سیال مادہ کی اونچائی ناپنے کا آلہ خصوصاً خفیف فرق ناپنے کےلئے -

Cathetus / Kathetus : (n) [ Gr."kathetos"] ایک خط مستقیم جو دوسری خط مستقیم یا سطح پر عموداً ملتا ہے : عمود : عماد -

Cathexis : (n) [Gr."kathexis"] جنسی قوت کو کسی شخص یا چیز یا خیال یا سرگرمی میں لگا دینا ؛ قدر ارتکاز ؛ رکمہ ۔

Cathodal : (a) [ CATHODE + -AL ] رو کاشفی قطب سے متعلق ؛ زیر برقیری ۔

Cathode : (n) [ Gr."kathodos"] روکاشفی قطر ؛ زیر برقیرہ ؛ (طبیعیات و کیمیا) کیتھوڈ ۔

Cathode filament : ( طبیعیات ) کیتھوڈی فلامنٹ ؛ درتار ۔

Cathode glow : (n) ( طبیعیات ) کیتھوڈی دمکہ ۔

Cathode mechanics : ( طبیعیات ) میکانیات فلکی ۔

Cathode meridian : (n) ( طبیعیات ) فلکی نصف النہار ؛ سماوی ۔

Cathode particle : (n) ( طبیعیات ) کیتھوڈی ذرہ ۔

Cathode pole : (n) ( طبیعیات ) فلکی قطب سماوی ۔

Cathode ray oscillograph : (n) ( طبیعیات ) کیتھوڈ شعاع ؛ جھول نگار ؛ کیتھوڈ کرن آسیلوگراف ۔

Cathode ray tube : ( طبیعیات ) کیتھوڈ کرن ٹیوب ؛ کیتھوڈ شعاع کی نلی ۔

Cathode sphere : (n) ( طبیعیات ) فلکی کرہءسماوی ۔

Cathode spot : (n) ( طبیعیات ) کیتھوڈ نشان ؛ کیتھوڈ نقطہ ۔

Cathode spring : (n) ( طبیعیات ) کیتھوڈی پاشیدگی ۔

Cathode stream : (n) ( طبیعیات ) کیتھوڈ دھارا ۔

Cathodic / Kathodic : (a) (۱) ( عضویات ) برآور ؛ باھر لانے والا ۔ (۲) ایک برقی کیمیاوی خانے میں زیر برقیرہ بنانےوالا ۔

Catholic : (a) [ Gr."katholikos"] (۱) عالم گیر ؛ ھمہ گیر ۔ (۲) تمام آدمیوں کے کام یا مطلب کا ۔ (۳) وسیع مشرب ؛ رواداری پسند ؛ وسیع الخیال ؛ کشادہ دل ؛ بےتعصب ؛ وسیع القلب ۔ (٤) ( کنیسیات ) کل عالم عیسوی ؛ جملہ عیسائی ۔ (٥) راسخ الاعتقاد یا کٹر عیسائی (ھر مذکورہ بالا مذھب کے متعلق خصوصاً رومن کیتھولک بمقابلہ دیگر فرقے، پروٹسٹنٹ، لوتھرن وغیرہ کے) ۔ (٦) مذکورہ بالا معنوں میں عیسوی مذھب کا پیرو ؛ رومن کیتھولک مذھب کا پابند ۔

Catholic : (n) (۱) عیسائی ۔ (۲) عیسائیت کے یونانی یا مشرقی و لاطینی ، مغربی فرقوں میں تقسیم ہونے سے پہلے کے عیسائی مذھب کا پیرو کیتھولک ۔ ( ۳ ) تقسیم کے بعد لاطینی فرقے کا پیرو ۔ (٤) لاطینی گرجے کے اس فرقے کا پیرو جو دور اصلاح کےبعد رومی کنیسا کے ماتحت رھا ۔ (٥) کسی کنسیا کا پیرو ( مثلاً انگریزی کا ) جو فرقہ نشان نمبر ۲ سےاپنا تعلق رکھے ۔ (٦) کشیشی سیاسی پارٹی جو انیسویں اور بیسویں صدی میں بعض یوروپی ممالک میں قائم ہوئی ھے جس کے بنیادی اصول رومن کیتھولک چرچ کے سماجی اور اقتصادی اصولوں پر ھیں ۔

Old Catholic / German Catholic : اس فرقے کا جو جرمنی میں سن ۷۱-۱۸۷۰ء میں روم سے الگ ھو گیا تھا ؛ قدیم کیتھولک ۔

Catholic emancipation : (n) ( تاریخ ) رومن کیتھولک والوں کی نجات ۔

Catholic epistles : (n) ( تاریخ ) جیمس پتروس ؛ جود اور یوحنا کے خطوط ۔

Catholic existentialism : (n) عیسائی وجودیت ۔

Catholic frog : (n) مشرقی آسٹریلیا کا ایک مینڈک جس کی پیٹھ پر صلیب کا نشان ہوتا ھے ۔

Catholic leagues : (n) ( تاریخ ) کیتھولک لیگ ۔

Catholically / Catholicly : (adv) عالمگیرانہ ؛ روادارانہ ۔

Catholicate : (n) مشرقی کلیساؤں کے کسی اسقف کا دائرہ٭ عمل ۔

Catholicism : (n) (۱) کٹر عیسائی پن ؛ کیتھولک مذھب میں راسخ الاعتقادی ۔ (۲) بے تعصبی ؛ دوسرے مذھب والوں سے رواداری ؛ آزاد طبعی ؛ آزاد مشربی ؛ عام رواداری ؛ وسیع مشربی ؛ (تاریخ) وسیع الخیالی ۔ (۳) سیاسی فلسفہ جس کی بنیاد رومن کیتھولک چرچ کے عقیدے پر ھے ۔

**Catholicity : (n)** (۱) عمومیت ؛ کلیت ؛ همہ گیریت ؛ جامعیت ۔ (۲) بے تعصبی ؛ آزاد منشی ؛ وسیع المشربی ؛ رواداری ۔ (۳) کیتھولک یا رومن کیتھولک مذہب پر اعتقاد ۔

**Catholicization : (n)** کیتھولک یا رومن کیتھولک بننے یا بنانے کا عمل ۔

**Catholicize : (v)** (۱) عالم گیر بنانا ؛ رومن کیتھولک بنانا ۔ (۲) رومن کیتھولک بننا ۔

**Catholico- :** جزو ترکیبی بمعنی کیتھولک ۔

**Catholicon : (n)** [ med.L."catholicam"] (۱) سب بیماریوں کی ایک دوا ؛ امرت ؛ تریاق ؛ اکسیر اعظم ۔ (۲) ( مجازاً ) کوئی جامع کتاب ۔

**Catholicos : (n)** [med. Gr."katholikos"] مشرقی کلیساؤں کا بطریق ۔

**Catholization : (n)** کیتھولک یا رومن بنانے یا بننے کا عمل ۔

**Catholyte : (n)** [CATH(ode)+(ELECTRO)LYTE ] ( کیمیا ) کیتھولائٹ ؛ زیر برقپاش ؛ منفی برق پاش ۔

**Cathouse : (n)** جہاز کے دنبالے کا وہ سوراخ جس سے رستہ گزرتا ھے ۔

**Cathro / Cathrow : (n)** [ Sc."ca'thro"] ھلچل ؛ شورش ۔

**Catilinarian : (n)** سازشی ؛ دیکھو Catiline

**Catiline : (a)** [ L."catilina"] سازشی ؛ بدباطن ؛ مفسد ؛ بدکار ؛ لُچّا ۔

**Cation : (n)** [ Gr."kation"] برق بار آوان ( ھائیڈروجن یا کیلسیم وغیرہ کا ) ۔

**Cationic : (a)** مثبّت آئینی ۔

**Cationoid : (a)** ( کیمیا ) مثبت آئن نما ۔

**Catkin : (n)** [ Du."katteken"] آویزہ ؛ بید مجنوں ؛ صنوبر وغیرہ کا غنچہ یا پھول جو شکل میں بلّی کی دُم سے مشابہ ھوتا ھے ۔

**Catla : (n)** [ Bengali "katla"] ایک قسم کی ھندوستانی مچھلی ؛ کتلا ۔

**Catladder : (n)** ڈھلواں چھت پر استعمال ھونے والی سیڑھی ۔

**Catling : (n)** (۱) چھوٹی بلّی ۔ (۲) عمدہ تانت ۔ (۳) عضو کاٹنے کی چھری ؛ عضو تراش ۔

**Catlinite : (n)** [ after Gerrge Catlin, an American artist] لال مٹی جس سے امریکی انڈین تمباکو پائپ بناتےتھے ۔

**Catmint : (n)** [ ME."cattesminte"] دیکھو Cat nip ؛ ایک قسم کا نیلے پھولوں والا پودا ۔

**Cato- :** سابقہ بمعنی "نیچے یا نیچے کا" ۔

**Catoblepas : (n)** [ Gr."katoblep+blepin"] ( حیوانیات ) جنوبی افریقہ کے جانور کی ایک قسم جو بیل سے مشابہ ھوتا ھے ۔

**Catocala : (n)** [ L."cato+cala"] ایک قسم کا بڑا پتنگا جس کے پیچھے کے پر بڑے اور رنگین ھوتے ھیں ۔

**Catocathartic : (a)** [ Gr."kato"+"katharti"] (۱) ملیّن ؛ مسھل ؛ دست آور ۔ (۲) ملیّن یا مسھل دوا ۔

**Catochus : (n)** [ Gr."katochos"] سکتہ ؛ سکتہ کی ایک قسم جس میں اعضا سخت ھوجاتے ھیں ۔

**Catonian : (n)** [ L."catonianus"] Cato کا پیرو ؛ معتقد ۔

**Catonian : (a)** (۱) سخت ؛ سخت دل ؛ درشت ۔ (۲) Cato سے متعلق ۔

**Catonic : (a)** سخت ؛ تند ؛ درشت ۔

**Catonism / Catoism : (n)** [See CATONIAN] مستقل مزاجی سے ۔

**Catoptric /-al : (a)** [ Gr."katoptrikos"] آئینے ، عکس اور عکاسی سے متعلق ۔

**Catoptrically : (adv)** عکاسی کے طور پر ؛ عکسیاتی ۔

**Catoptromancy : (n)** [ Gr."katoptron"+-MANCY] بلّور ؛ آئینہ کے ذریعہ شگون ؛ فال ۔

**Catoptromantic : (a)** آئینہ کے ذریعہ شگون سے متعلق ۔

**Catorama : (n)** [ L."cato"+Gr."horama"] ایک قسم کا بھونرا جو غلے کے ذخیرے کو نقصان پہنچاتا ھے ۔

**Catostomid : (n)** [ L."catostomidae"] ایک قسم کی مچھلی ۔

**Cat's craw / Cat-dlaw : (n)** بیل دار جھاڑی جس میں کانٹا نما سوت ھوتے ھیں ۔

**Cat's cradle : (n)** بچوں کا ایک کھیل ؛ چڑیا کا پنجہ ۔

Cat's-ear : (n) ایک یوروپی گھاس جو امریکہ میں بھی ہوتی ھے جس کے پھول زرد رنگ کے اور پتے بلّی کے کان کی طرح ہوتے ھیں ۔

Cat's -eye : (n) (۱) عین الھر ؛ لنکا اور مالابار کا ایک قیمتی پتھر ۔ (۲) بچوں کے کھیلنے کی گولی ۔

Cat's foot : (n) عشق پیچاں کی ایک قسم ۔

Cat's meat : (n) گھوڑے کا گوشت جو بلّیوں کے لئے تیار کیا جاتا ھے اور بیچا جاتا ھے ؛ بلّی کا راتب ۔

Cat's -paw : (n) آلہ ؛ آلہ کار ؛ وہ شخص جس سے دوسرے اپنا مطلب نکال لیں ؛ ھلکی ھوا جس سے پانی میں ھلکورے پیدا ھوں ؛ ( بحری ) رسے میں دو گرھیں جن میں کانٹے کو دیا جا سکے ۔

Cat's -tail : (n) (۱) ناگر موتھا کی قسم کے پودے ۔ (۲) بلّی کی دم ؛ گردن سمور ۔

Catslide : (n) چھت کا ایک حصہ جو اتنا ڈھلوان ھوتا ھے کہ زمین کو چھوتا ھے ۔

Catstick : (n) بلا جو کھیل میں استعمال کیا جاتا ھے ۔

Catsup : (n) (۱) دیکھو Ketchup (۲) ککرمتے ، ٹماٹر وغیرہ کی چٹنی ۔

Cattiness : (n) عیّاری ؛ گربگی ؛ گربہ صفتی ۔

Cattish : (a) گربہ صفت ؛ عیّار ؛ مکّار ۔

Cattishly : (adv) گربہ مسکین بن کر ؛ مکّارانہ ؛ عیاری سے ۔

Cattle : (n) [ L."Capitale" ] (۱) مویشی ؛ ڈھور ؛ ڈانگر ؛ ڈنگر ۔ (۲) گائے بیل ۔ (۳) ( سوقیانہ ) گھوڑا ۔ (٤) قابل نفرت زمرہ انسان ۔

Black cattle : (۱) اسکاٹستان اور ویلس کے پہاڑوں کے سیاہ بیل ۔ (۲) مکروہ ، سفلے ، رذیل اشخاص ۔

Cattle feeder : (n) ایک کل جس سے مویشیوں کی غذا کا انتظام کیا جائے ؛ علف پیما ؛ چارہ ناپ ۔

Cattle gate : (n) مویشیوں کی پناہ گاہ ۔

Cattle guard : (n) ریلوے چوپڑ کے دونوں جانب کھدا ھوا گڈھا مویشیوں کو لائن پر جانے سے روکنے کےلئے ۔

Cattle insurance : (n) مویشی بیمہ ۔

Cattle leader : (n) مویشی کے ناک کی رسی ؛ ناتھ ؛ نکیل ۔

Cattle -lifter : (n) مویشی چور ۔

Cattle -lifting : (n) مویشی کی چوری ۔

Cattle -man : (n) (۱) مویشی کی دیکھ بھال کرنےوالا ۔ (۲) وہ جو مویشیوں کو بیچنے کےلئے پالتا ھے ۔

Cattle pen : (n) مویشیوں کو بند کرنے کا احاطہ یا باڑہ ؛ گاؤ خانہ ۔

Cattle -piece : (n) تصویر جس میں مویشی دکھائے گئےھوں ۔

Cattle plague : (n) (۱) مویشیوں کا ایک متعدی مرض ؛ مویشی وبا ۔ (۲) مادہ گاؤ مرض ۔

Cattle -sensus : (n) مویشی شماری ۔

Cattle yard : (n) مویشی باڑہ ۔

Catty : (n) [ Malay"kati" ] چین اور جنوبی ایشیا میں استعمال ھونےوالا وزن کا ایک پیمانہ ۔

Catty : (a) [ CAT + -Y ] دیکھو Cattish

Caubeen : (n) [ Ir."caipin" ] آئرستان کی ایک ٹوپی ۔

Caucasian : (a) [ F."caucasus"or"caucasia"+ -IAN ] (۱) سفید نسل ؛ ھند یوروپی نسل کا ۔ (۲) سفید نسل کا آدمی ؛ ھند یوروپی ۔ (۳) ایک قسم کا کمبل ۔

Caucaso-persian style : (n) ( طرز تعمیر ) قفقازی ایرانی وضع ۔

Caucus : (n) [ Algonquin"cau-cau-asu" ] (۱) ( امریکہ میں ) کسی سیاسی جماعت کے اراکین کی انجمن یا ابتدائی میٹنگ جس میں عھدہ داروں کو چنا جاتا ھے یا جماعت کے مفاد کو ترقی دینے کےلئے راستے تلاش کئے جاتےھیں ؛ سیاست دانوں کی میٹنگ ۔ (۲) بزمک ؛ مقامی سیاسی انتخابی جماعت کی میٹنگ جو انتخابات میں جدو جھد کرے اور اپنے مسلک وغیرہ کا تعین ، عصبیہ ۔ (۳) کوئی مجلس جو انتخابات کا انتظام کرتی ھے اور انتخابی حلقوں میں نادری حکم دیتی ھے ۔

The caucus : بزمکی نظام ۔

Caucus : (v) بزمکی نظام کو کام میں لانا ؛ بزمکی نظام کے ذریعہ انتظام و اہتمام کرنا اور اپنی شرائط منوانا ؛ ( عمرانیات ) ( جماعت کے اندر چھوٹی منظم جماعت ) بزمك ۔

Cauda : (n) دُم ؛ ذنب ۔

Caudal : (a) [mod.L."caudalis"] دُم کا ؛ دم کے مانند ؛ دم سا ؛ ذنبی ۔

Caudally : (adv) دُم دارانہ ۔

Caudate / Caudated : (a) [med. L."caudalus"] دُم دار؛ ذو ذنب ۔

Caudex : (n) [ L.] کسی پودے کا تنا ؛ نخل ؛ ساق ۔

Caudicle / Caudicula : (n) [ L."cau dex"] زربند ؛ ذنیبہ ؛ ساقہ ؛ ڈالی ۔

Caudiform : (a) دُم نما ؛ دم کی شکل کا ۔

Caudillo : (n) [ L."Capitellum"] ( تاریخ ) تاویلا ( لاطینی امریکی ممالك میں فوجی افسر ) ۔

Caudle : (n) [med.L."caldellum"] گرم دلیا جس میں مسالے ، شکر اور شراب وغیرہ پڑی ہوتی ہے جو عموماً بیماروں خصوصاً زچہ کو پلایا جاتا ہے ؛ انگریزی اچھوانی ؛ انگریزی حریرہ ۔

Hempen caudle : پھانسی ۔

Caudle : (v) (۱) گرم دلیا پلانا ۔ (۲) گرم دلیا کی طرح ملانا ۔

Cauf : (n) دیکھو Calf / chaff

Caufle : (n) Coffle کا متبادل ۔

Caught : (a) حاملہ ۔

Caught : (v) Catch کا Past P.

Caught dead : مشتہر ہونا ؛ پایا جانا ( برے معنوں میں ) ۔

Caught him a blow one : اس کے دو ایك گھونسے مارے یا رسید کئے ۔

Caught him on the nose: اسکی ناك پر پڑایا لگا ۔

Caught in a storm : طوفان میں پھنس گیا ؛ طوفان میں گھر گیا ۔

Caught short : تیار نہ پایا جانا ۔

Cauk : (v) [ var. of CHALK ] رام کھلی چونا ؛ بھاری وزن دار انفلینی یا اسپار ۔

Cauking : (n) درز دوزی کرنے کا عمل ۔

Caul : (n) [ OFr."cale"] (۱) شبکہ ؛ بال جالی ؛ عورتوں کی ٹوپی کی پشت پر سادہ حصہ ۔ (۲) جالی ؛ وہ برقع یا جھلی جس میں بچہ لپٹا ہوا پیدا ہوتا ہے ۔ (۳) ایسی جھلی یا برقع کا وہ حصہ جو بعض وقت بچے کے سر پر ہوتا ہے (اس کو بہت ہی مبارك خیال کیا جاتا ہے اور یہ سمجھا جاتا ہے کہ بچہ ڈوبے گا نہیں ) ؛ سرجالی ۔

Cauldrife : (a) [ f.CAULD + RIFE ] (۱) ٹھنڈا ؛ خنك ۔ (۲) خنك پذیر ۔

Cauldron / Caldron : (n) [O N Fr."caudron"] (۱) دیگ ؛ کڑاہ ؛ ھنڈا ۔ (۲) کھولتے ہوئے دیگ جیسی کوئی چیز ۔

Caulescent : (a) [ L."caulis"] ( نباتیات ) ساقدار ؛ وہ پودا جس کا تنا ساق سے باہر معلوم ہو ؛ تنا دار ؛ ساق دار ۔

Caulicle : (n) [ L."cauliculus"] ( نباتیات ) ساق جنین ؛ ساقہ ؛ جنین ۔

Caulicole : (n) [ L."caulicole"] ( تعمیرات ) آٹھ آرائشی ڈنڈیوں میں سے ایك ڈنڈی جو کورنتھین ستون کے سرے میں ہوتی ہے ۔

Caulicolous : (a) [ F."cauliculus"] دوسرے پودوں کے تنوں پر اگنے والے پودے ؛ ساق باش ؛ ساق نمو ۔

Caulicule : (n) [ L."cauliculus"] ساق جنین ۔

Cauliculus : (a) [ L. dim."caulis"] دیکھو Caulicule ؛ Caulicle اور Caulicule

Cauliflorous : (a) تنے سے پھول نکلنےوالا ؛ تنے سے پھولنےوالا ۔

Cauliflower : (n) [ L."cauliflore"] (۱) پھول گوبھی ؛ گوبھی ۔ (۲) گوبھی سے مشابہ کوئی چیز ۔

Cauliflower ear : (n) ( مکّہ بازوں کا ) مکرر ضربوں سے کان کی بدلی ہوئی شکل ۔

Cauliform : (a) ساق نما ؛ ساق کی شکل کا ۔

Cauline / Caulinar /-ary : (a) [ L."caulinus"] ساقوی ۔

Caulis : (n) [ Gr."kaulos"] (۱) چار خاص ڈنڈیوں میں سے ایک ۔ (۲) ساق یا تنا ۔

Caulk : (n) ( بحری عامیانہ ) قلیل مقدار ؛ ایک گھونٹ ۔

Caulk : (n) [ Origin unknown ] اونگھ ؛ آنکھ لگنا ؛ جھپکی ۔

Caulk : (v) [ OFr."cauquer"] (۱) جہازوں کی درزیں بند کرنا ؛ درز دوزی کرنا ۔ (۲) سونا ؛ آنکھ لگنا ؛ اونگھنا ۔

Caulker : (n) (۱) جہاز کی درز دوزی کرنے والا ؛ درز دوز ۔ (۲) عامیانہ ؛ قلیل مقدار ؛ ایک گھونٹ ۔ (۳) ناقابل یقین ۔

Caulo- : [Gr."kaulos"] جزو ترکیبی بمعنی تنا ؛ ساق ۔

Caulocarpic / Caulocarpous : (a) ایسا پودا جس کے تنے میں سالوں سال پھول اور پھل نکلتے ہیں ۔

Caul of the heart : دل ۔

Caulome : (n) [ Gr."kaulos"+ -oma ] ساق ؛ تنا ؛ شاخ ۔

Caulomic : (a) ساقوی ۔

Cauma : (n) [ Gr."karma"] ( طب ) بخار کی سوزش ؛ تپش ؛ حرارت ؛ تپ ۔

Caumatic (a) بخار کی سوزش سے متعلق ۔

Caunter : (n) ( کان کنی ) طبقات ارض کا ترچھا شگاف جس میں معدنی شے ہوتی ہے ۔

Causa : (n) [ L.] Cause ( جو لاطینی فقروں میں استعمال ہوتا ہے ) ۔

Causal : (a) [ late L."causalis"] (۱) سبب کے متعلق ؛ علّت کے متعلق ؛ سببی ؛ علّتی ؛ مسبب ؛ موجب ۔ (۲) علّت اور معلول کی نوعیت کا ۔

Causal : (n) حرف علت یا علت کی ترکیب ۔

Causal clause : (n)

Causal conjunction : (n) ( لسانیات ) سببی عطف ۔

Causal connexion : (n) ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علتی تعلق ۔

Causal multiple theory : ( سماجیات ) نظریہ کثرت اسباب ۔

Causal relation : (n) ( سماجیات )رشتہٴ سبب ؛ ربط علتی ۔

Causal theory : (n) ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) نظریہ علت و معلول ۔

Causalgia : (n) [ Gr."kauso"+L."algia"] مستقل شدید سوزش جو اعصاب کے مجروح ہوجانے کی وجہ سے ہوتی ہے ؛ درد جلد ؛ سوزشی درد ۔

Causality : (n) [ L."causalitas"] (۱) موجبیت ؛ سببیت ؛ علیت ؛ تعلیل ۔ (۲) علاقہ علت و معلول یعنی یہ اصول کہ ہر شے کی علت یا علل ہو ۔

Causally : (adv) موجبانہ ؛ مسببانہ ؛ علتانہ ۔

Causation : (n) [ L."causation"] تسبیب ؛ تعلیل ؛ سبب بننا ؛ علاقہ علت و معلول ؛ علاقہ علیت ۔

Immanent causation : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) تعلیل ؛ فبہی ۔

Transeunt causation : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) تعلیل ماورائی ۔

Causationism : (n) اصول علیت ؛ علیات ۔

Causationist : (n) علیتی ؛ علیاتی ؛ قائل اصول علیت ۔

Causative : (a) سبب یا باعث یا علت ہونے والا ؛ مسبب ؛ مسببی ۔

Causative : (n) متعدی بدو فعل ۔

Causative case : (n) ( لسانیات ) حالت سببی ۔

Causative form : (n) ( لسانیات ) سببی روپ ۔

Causative infix : (n) ( لسانیات ) سببی وسطیہ ۔

Causative mood : (n) ( لسانیات ) طور سببی ۔

Causative suffix : (n) ( لسانیات ) لاحقہ سببی ۔

Causative verb : (n) ( لسانیات ) فعل متعدی بالواسطہ ۔

Causatively : (adv) مسببانہ ؛ متعدیانہ ؛ معلانہ ؛ علیت سے ؛ بطور تعلیل ؛ سبب ظاہر کرنے کے طور پر ۔

Causativity : (n) سببیت ؛ علیت ۔

Cause : (n) [ L."causa"] (۱) باعث ؛ سبب ؛ علت ؛ وجہ ؛ جہت ؛ تقریب ؛ کارن ۔ (۲) مقدمات جن کے بعد ہمیشہ بلا شرط چند مظاہر ظہور پذیر ہوتے ہوں ۔ (۳) شخص یا شے جو کسی چیز کا باعث ہو ؛ بانی ؛ مبانی ؛ بانی کار ؛ موجد ؛ باعث ۔ (٤) داعیہ ؛ مراد ؛ منشاء ؛ نیت ؛ مطلب ؛ غرض ۔ (٥) کافی سبب یا واجبیت ۔ (٦) (قانون) سبب یا وجہ نالش ۔ (۷) کسی قضیے یا جھگڑے کا کوئی ایک پہلو جو کوئی شخص یا جماعت اختیار کرے ۔ (۸) فوجی تحریک ؛ تبلیغ یا پروپیگنڈہ ۔ (۹) مقدمہ ؛ نالش ؛ دعوا ؛ الزام ۔

Complex cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت مرکب ۔

Composition of cause : (فلسفہ ، تعلیم و نفسیات) ترکیب علت ۔

Conjunction of cause : (فلسفہ ، تعلیم ونفسیات) اتصال علل ۔

Constituents of cause : (فلسفہ ، تعلیم و نفسیات) اجزائے علت ۔

Efficient cause : علت فاعلی ۔

Exemplary cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت مثالی ۔

Final cause : اصل بنیاد ؛ علت نمائی ۔

First cause : سبب اولی ؛ علت العلل ؛ مسبب الاسباب ۔

Formal cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) روپ کارن ؛ علت صوری ۔

Generalised cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت تعمیمی ۔

Material cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) اصل باعث ؛ علت مادی ۔

Mechanical cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) میکانکی علت ۔

Mutuality of cause and effect : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت باہمی ؛ تعلل باہمی ۔

Occasional cause : ضمنی سبب ؛ ظاہری سبب ؛ ثانوی سبب ۔

Plurality of cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) تعدد علل ۔

Popular cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت معروف ۔

Predispasing cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت معاون ۔

Preventive cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت مانع ۔

Proximate cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت قریب ۔

Remote cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت بعید ۔

Scientific cause : ( فلسفہ ، تعلیم و نفسیات ) علت علمی ؛ سائنسی علت ۔

Show cause : وجہ بتانا ؛ سبب بتانا ۔

To make common cause with : اعانت کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ شریک ہو جانا ؛ طرف داری کرنا ۔

To plead a cause : مقدمے کی پیروی کرنا ۔

Cause : (v) پیدا کرنا ، کروانا ؛ وجود میں لانا ؛ موجد ہونا ؛ سبب ، باعث ہونا ؛ موجب ہونا ؛ کارن ہونا ؛ ظہور ہونا ؛ عمل وقوع میں لانا ؛ بروئے کار لانا ؛ برپا کرنا ۔

Cause : (conj) دیکھو Because

Cause celebre : (n) ہنگامہ آرا مقدمہ ؛ دھوم دھام کا مقدمہ ؛ وہ عدالتی مقدمہ جو بہت دلچسپی کا باعث ہو ؛ مشہور ؛ بدنام واقعہ ۔

Cause of action : شور بنانےدعوا ؛ مدعی کے مقدمے کی بنیادی وجود ۔

Cause proxima : (n) قریب ترین سبب ۔

Cause remote : (n) دور ترین سبب ۔

Cause sine quanon : ( تجارت ) سبب لازم ۔

Cause sui : ( تعلیم ، فلسفه و نفسیات ) علت بالذات ۔

Cause veritable : واقعی ، حقیقی سبب ۔

Causer : (n) پیدا کرنےوالا ؛ موجب ؛ باعث ؛ وجه سبب ؛ برپا کرنے والا ؛ موجد ۔

Causeful : (a) اچھے سبب والا ؛ اچھی علت والا ۔

Causeless : (a) بےسبب ؛ بےموجب ؛ بلا وجه ؛ بن کئے ؛ بے وجه ؛ یوں ہی ؛ بلا واسطے ؛ ناحق ۔

Causelessly : (adv) بےسبب ؛ بلا واسطے ؛ یوں هی ؛ حق ناحق کو ؛ ناحق ۔

Causelessness : (n) بے سببی ۔

Causelist : (n) مقدمات فیصله طلب کی فهرست ۔

Causerie : (n) [ Fr."causer"] رسمی گفتگو ؛ اخبار یا ادبی رسالے کا مضمون جو غیر رسمی اور گفتگو کےپیرائے میں هو ؛ ادبی بات چیت ۔

Causeur : (n) [ Fr."causer"+eur] فصیح ؛ سلیس ؛ بذله سنج گفتگو کرنےوالا ۔

Causeuse : (n) [ Fr.] چھوٹا دو نشستی کوچ یا سوفه ۔

Causeway : (n) =(Causey) ( تاریخ ) سنگ بست راسته ۔

Causey : (n) [ Rom."calciata"] (۱) سنگ بست راسته ( جو پانی میں یا مرطوب مقام پر بنا دیا جاتا هے ) ۔ (۲) سڑک کے کنارے پیدل چلنےوالوں کیلئے راسته ؛ شاهراه خصوصاً رصیف ۔ (۳) (انگلستان) پن پتھروں سے بنا هوا راسته ۔

Causey : (v) چھوٹے پتھروں سے راسته پاٹنا ؛ رصیف بنانا ؛ سنگ بست راسته بنانا ۔

Causidical : (a) [ L."causidicus"+-AL ] وکیل سے متعلق ۔

Caustic : (n) [ Gr."kaustos"] (۱) طعن آمیز ؛ طنز آمیز ؛ طنزیه ؛ جلے کٹے لفظ ۔ (۲) کھار ؛ جلانےوالی دوا ؛ سوزش ناك دوا ۔ (۳) ( طبیعیات و ریاضی ) کسی منحنی سطح سے انعکاس یا انعطاف کے بعد منعکس یا منعطف شعاعوں سے بنی هوئی سطح یا منحنی کا آتشی خط یا منحنی ۔

Common / Lunar Caustic : سلور نائیٹریٹ جو جراحی میں کام آتا هے ؛ حجر جهنم ۔

Caustic : (a) جلانۓ والا ؛ تیز کھا جانے والا ؛ کھا لینے والا ؛ کاوی ؛ حارق ؛ سوزش ناك ۔

Caustic alkali : (n) سوڈیم اور پوٹاشیم کے هائیڈریٹ ۔

Caustic curve : (n) ( طبیعیات و ریاضی ) کسی منحنی سطح سے انعکاس یا انعطاف کے بعد منعکس یا منعطف شعاعوں سے بنی هوئی سطح یا منحنی کا آتشی خط یا منحنی ۔

Caustic lime : (n) چونے کا پتھر ۔

Caustic line / surface : (n) ( کیمیا ) کاوی سطح ۔

Caustic potash : (n) پوٹاشیم هائیڈرو آکسائیڈ ۔

Caustic soda : (n) سوڈیم هائیڈرو آکسائیڈ ۔

Causus : (n) [ Gr."kaiein"] زهریلا افریقی سانپ جو رات کو باهر نکلتا هے ۔

Cauter : (n) [ Gr."kauterion"] داغنے کا لوها ۔

Cauterant : (n) داغنےوالی چیز یا ماده ۔

Cauterization : (n) (۱) گرم لوهے سے داغنا ؛ کٹی ؛ داغ ۔ (۲) گرم لوهے سے داغنے کا اثر ؛ داغ ؛ گل ۔

Cauterize : (v) (۱) گرم لوهے سے داغنا یا گل دینا ؛ داغنا ؛ کاوی سے کاٹنا یا جلانا ۔ (۲) بےحس کر دینا ؛ سنگدل بنا دینا ؛ بےرحم کر دینا ۔

Cautery : (n) (۱) داغ دینے یا گل دینے کا آله ؛ وه دوا جو عضویاتی نسیج کو جلانے کے کام آتی هے ۔ (۲) گرم لوهے سے داغ یا گل ۔

Actual cautery : گرم لوها جس سے گل یا داغ دیا جاتا هے ۔

Potential cautery : وہ دوا جس سے عضویاتی نسیج کو جلایا جاتا ھے ۔

Cautio : (n) ( Pl. cautiones ) [ L.] (۱) ضمانت یا معاھدہ ۔ (۲) رسید ۔ (۳) عدالتی معاھدہ جس سے ایک شخص دوسرے کو نقصان سے بچانے کی ضمانت لیتا ھے ۔

Caution : (n) [ L."cautionem"] (۱) ھوشیاری ؛ خبرداری ؛ احتیاط ؛ چوکسی ؛ پیش بندی ؛ حذر ؛ تحفظ ۔ (۲) تنبیہ (قواعد لشکری میں پہلا لفظ حکم کا ) ؛ ھدایت جتانا ، تنبیہ جزر کے ساتھ ۔ (۳) ( سوقیانہ ) غیر معمولی چیز ؛ عجیب یا کریہہ المنظر شخص ؛ بدبلا ۔ (٤) ضمانت ؛ ضامن ۔

Caution : (v) جتانا ؛ خبردار کرنا ؛ ھوشیار کرنا ؛ کان کھولنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ منع کرنا ؛ آگاہ کرنا ۔

Caution money : (n) زر اطمینان ؛ زر کفالت ؛ زر ضمانت (جو تعلیمی اداروں میں طالب علموں سے لیا جاتا ھے تاکہ کسی چیز کا نقصان نہ کریں ) ۔

Cautionary : (a) [ L."cautionarius"] تاکیدی ؛ تنبیہی ؛ ھدایتی ؛ آگاہ کرنےوالا ؛ خبردار کرنےوالا ۔

Cautioner : (n) (۱) ضامن ۔ (۲) آگاہ کرنے والا ؛ تنبیہ کرنے والا ؛ خبر دار کرنے والا ۔

Cautionless : (a) بے احتیاط ۔

Cautionry : (n) ضمانت ۔

Cautious : (a) عاقبت اندیش ؛ ھوشیار ؛ خبر دار ؛ محتاط ؛ چوکس ؛ پیش بند ؛ دور اندیش ۔

Cautiously : (adv) عاقبت اندیشی سے ؛ ھوشیاری سے ؛ احتیاط کے ساتھ ؛ چوکسی سے ؛ پیش بندی سے ؛ دور اندیشانہ ؛ بیدارانہ ؛ خبردارانہ ۔

Cautiousness : (n) عاقبت اندیشی ؛ ھوشیاری ؛ خبرداری ؛ احتیاط ؛ چوکسی ؛ پیش بندی ؛ دور اندیشی ۔

Cava : (n) [ Short for"Vena Cava"] ایک بڑی رگ جس سے خون دل کے داھنے خانے میں واپس آتا ھے ؛ ورید اجوف ؛ کہنہ ۔

Cavalcade : (n) [ L."caballus"] (۱) سواروں کا پرا ؛ سواروں کا جلوس ؛ سواروں کا دستہ ۔ (۲) کسی قسم کی گاڑیوں یا جہازوں کی قطار ۔ (۳) اسٹیج پر پرشکوہ مناظر کا سلسلہ ۔ (٤) جلوس ؛ سلسلہ ۔

Cavalcade : (v) سواروں کے جلوس میں حصہ لینا ۔

Cavalier : (n) [ Sp."cavaliero"] (۱) سوار ؛ فارس ؛ شہسوار ؛ گھڑ چڑھا ۔ (۲) حسن پرست ؛ سوربیر ؛ بانکا ( خصوصاً عورتوں کے همراہ بطور بدرقہ جانےوالا ) ۔ (۳) ( قلعہ بندی ) ایک بلند مستحکم تعمیر ۔ (٤) سترھویں صدی عیسوی میں انگلستان میں شاھی کا طرف دار ؛ شاھی پسند ۔

Cavalier : (a) بلا تامل ؛ چھوٹتے ھی ؛ بے دھڑک ؛ اکھڑ ؛ گھمنڈی ؛ نك چڑھا ؛ خوش اخلاق ؛ امیرانہ ؛ چارلس اول کی پارٹی کا یا اس کا پیرو ۔

Cavalier : (v) (۱) عورتوں کےساتھ بطور بدرقہ جانا ۔ (۲) حسن پرست بننا ۔

Cavalierish : (a) حسن پرست کی طرح ؛ بانکے کی طرح ؛ بے دھڑک ۔

Cavalierism : (n) شاھی پسندی ؛ سترھویں صدی میں چارلس اول کے پیرووں کا اصول و عمل ۔

Cavalierly : (a & adv) مغرورانہ ؛ متکبرانہ گھمنڈ سے ؛ سینہ زوری سے ؛ بانکوں کی طرح ۔

Cavalier Parliament : (n) ( انگریزی تاریخ ) کیویلیر پارلیامنٹ (١٦٦١ء تا ١٦٧٩ء) ۔

Cavalier servant : (n) عاشق ؛ بانکا ۔

Cavaliere-servente : (n) دیکھو Cavalier servant

Cavalla : (n) [ Sp."caballa"] ایک قسم کی مچھلی ۔

Cavally : (n) [ It."cavallo"] کوالی ؛ گرم ملك کی مچھلیوں کی قسمیں ۔

Cavalry : (n) [ L."caballarius"] (۱) سواروں کارسالہ ؛ رسالہ ؛ گھڑ چڑھی فوج ۔ (۲) موٹر چڑھی فوج ۔

Cavalryman : (n) گھڑ سوار سپاھی ۔

Cavaquinho : (n) [ L."cavare"] ایک برازیلی باجا ۔

Cavascope : (n) [ L."cavus + scope"] ایک آلہ جس سےبدن کے جوفوں کو منور کیا جاسکے ؛ کہنہ بیں ۔

Cavate : (a) [ L."cavare"] کھودا ہوا ۔

Cavatina : (n) [ It.] مختصر سادہ گیت ؛ یکساں رسیلی آواز یا سُر ۔

Cave : (n) [ L."cavum"] (۱) گپھا ؛ کھوہ ؛ غار ۔ (۲) ( سیاسی عامیانہ ) کسی مسئلہ پر ایک جماعت کے ایک حصے کا علاحدہ ہو جانا ؛ افتراق ؛ اعتزال ؛ افتراق سے علاحدہ ہو جانے والے ۔ (۳) شعاع زن تجربوں کےلئے ایک مضبوط اور محفوظ کمرہ جہاں باہر سے معائنہ کیا جاتا ہے ۔

Ice cave : ( تاریخ ) برف کا غار ۔

Idols of the cave : ( منطق ) غلط تصورات ؛ مغالطہ ۔

Rock out cave : ( تاریخ ) چٹانی غار ۔

Cave : (v) (۱) غار کرنا ؛ غار کھودنا ؛ غار بنانا ۔ (۲) غار میں رہنا ۔

Cave : (v) اناج کو بھونسے سے الگ کرنا ۔

Cave : (v) (۱) الٹ دینا ۔ (۲) غوطہ لگانا ۔ (۲) غصہ ہونا ؛ غصہ میں ہنگامہ کرنا ۔

Cave : (v) (۱) گر جانا ؛ تھلک کر گر جانا ۔ (۲) ہار ماننا ؛ اطاعت قبول کرنا ؛ مخالفت سے باز آجانا ؛ مجبوری سے قبول کرنا ۔ (۳) شکل بگاڑ دینا ؛ توڑ دینا ؛ توڑ پھوڑ دینا ۔

Cave : (int) [ L.] ( مدرسے کے طالب علموں میں ) ہوشیار؛ خبردار ( استاد کے آنے کی اطلاع ) ۔

Cave art : (n) انسان کے قدیم حجری عصر کا فن جو غاروں کی دیواروں پر تصویروں کی شکل میں پایا جاتا ہے ؛ ( تاریخ ) غاری فن ۔

Cave bat : (n) غار میں رہنےوالے چمگادڑ جو امریکہ میں پائے جاتے ہیں ۔

Cave bear : (n) غار خرس ؛ کھوہ ریچھ ۔

Cave beetle : (n) بھونرا جس کی آنکھیں نہیں ہوتیں یا بہت کم سجھائی دیتا ہے ۔

Cave breccia : (n) غاروں میں جمع ہوجانے والے زاویہ دار پتھر ۔

Cave dedication : (n) ( تاریخ ) غار کا انتساب ۔

Cave deposit : (n) غار کا تہہ نشین مادہ ۔

Cave dweller : (n) (۱) غار باش ؛ خصوصاً وہ لوگ جو عہد قبل تاریخ میں غاروں میں رہتے تھے ۔ (۲) شہری ؛ شہر میں رہنے والا ۔

Cave dwelling : (n) ( تاریخ ) غاری رہائش گاہ ۔

Cave fish : (n) غار ماہی ؛ کھوہ مچھلی ؛ وہ مچھلیاں جو غار کے پانی میں رہتی ہیں اور جن کی آنکھیں بیکار ہوتی ہیں ۔

Cave habitation : (n) ( تاریخ ) غاری رہائش ۔

Cave hunter : (n) غار باش جو شکار پر گزارہ کرتا ہے ۔

Cave in : (v) بیٹھ جانا ؛ دب جانا ؛ ( زمین یا جوف یا غار کا ) ؛ کسی دیوار کا اندر کو دھنس جانا ۔

Cave let : (n) غارچہ ؛ چھوٹا غار ۔

Cave man : (n) (۱) دیکھو Cave dweller (۲) بے دھڑک اور تشدد پسند آدمی ۔ (۳) غاروں کا پتا لگانے والا ۔

Cave of Adullam : (n) وہ گروہ جو کسی سیاسی یا ذہنی مسلک سےعلاحدہ ہو جاتا ہے ۔

Cave rat : (n) غار موش ؛ کھوہ گھوس ۔

Cave shrine : (n) ( تاریخ ) غاری عبادت گاہ ؛ غاری زیارت گاہ ۔

Cave site : (n) ( تاریخ ) غاروں کا مقام ؛ غاری مقام ۔

Cave spider : (n) غار عنکبوت ؛ کھوہ مکڑی ۔

Cave swallow : (n) غار ابابیل ؛ کھوہ ابابیل ۔

Cave temple : (n) ( تاریخ ) غاری مندر ۔

Cave tomb : (n) ( تاریخ ) غاری قبر ۔

Cave ware : (n) ( تاریخ ) غاری برتن ۔

Cave relievo : (n) =(hollow relief) (تاریخ) گہری منبت کاری : وہ ابھرا ہوا نقش جو سطح کو کھود کر بنایا جائے لیکن حاشیے کی شکل میں ۔

Caveat : (n) [ L."caveat"] (۱) (قانون) عدالت کا حکم امتناعی : اعلان بہ مرادممانعت تجویز مقدمہ : حکم بہ امتناع انفصال مقدمہ ۔ (۲) خبر دار ہونے کے لئے آگاہی : تنبیہ ۔ (۳) استثناء ۔ (٤) (تاریخ) انتباہی حکم ۔

To put in a caveat / To enter in a caveat : (۱) حکم امتناعی دینا ۔ (۲) ( مجازاً ) تنبیہ کرنا ۔

Caveat : (v) ( شمشیر زنی ) اپنی تلوار کو مخالف کی تلوار سے چھڑا لینا ۔

Caveat emptor : (n) (۱) خبر دار : ہوشیار ۔ (۲) ایک تجارتی اصول کہ خریدار جو چیز خریدے اس کی مقدار اور اچھائی برائی کو خود دیکھ لے ۔ (۳) ( تجارت ) خریدار ہوشیار ۔

Caveat venditor : (n) ( تجارت ) فروشندہ ہوشیار ۔

Caveatee : (n) جس کے خلاف عدالت کا حکم امتناعی جاری ہو ۔

Caveator : (n) عدالت کے حکم امتناعی کا درخواست دہندہ ۔

Cavel : (n) [ Du."kavel"] (۱) قرعہ ۔ (۲) قرعے سے تقسیم لگانا : بانٹنا ۔

Cavel : (v) قرعے سے تقسیم کرنا ۔

Cavendish : (n) [ F. the maker's name ] خمیرہ تمباکو ۔

Cavern : (n) [ L."cavus"] (۱) غار : گپھا : کہف : کھوہ ۔ (۲) کونی تاریک گوشہ ۔ (۳) جوف ۔

Cavern : (v) (۱) غار میں بند کرنا یا رکھنا ۔ (۲) غار کھودنا ۔

Cavernicole : (n) [ F."caverne"] غار میں رہنے والا جانور ۔

Cavernicolous : (a) غار باش : غار میں رہنے والا ۔

Cavernous / Cavernal : (a) [ L."cavernosus"] (۱) غاروں سے بھرا ہوا : پر کہف : کثیرالغار ۔ (۲) بہت گہرا : مجوف ۔ (۳) مسام دار : متخلخل : سوراخ دار ۔

Cavernous darkness : (n) گھٹاٹوپ اندھیرا : گھپ اندھیرا ۔

Cavernous eyes : (n) اندر کو دھنسی ہوئی آنکھیں : اندر کو بیٹھی ہوئی آنکھیں ۔

Cavernous mouth : (n) دھنسا ہوا منھ ۔

Cavernulous / Cavernulated : (a) [ L."cavernula"] چھوٹے جوفوں سےبھرا ہوا : جوف دار: سوراخ دار ۔

Cavesson : (n) [ L."capitium"] (۱) ایک قسم کی نکیل جو گھوڑوں کو لگائی جاتی ہے : ناک پیٹی ۔ (۲) لگام جس میں نکیل لگی رہتی ہے ۔

Cavetto : (n) [ It. dim. of " cave"] ( تعمیرات ) مقعر سانچہ جس کا خط منحنی چوتھے دائرے کے برابر ہوتا ہے ۔

Caviar / Caviare : (n) [ Turk."khavyar"] (۱) نفیس چیز جو عام پسند نہیں ہوتی ۔ (۲) ماہی اچار : مچھلی کا اچار ۔ (۳) وہ حصہ جو محتسب نے نکال دیا ہو ۔

Caviar to the general : (ph.) اچھی چیز جسکو جاہل ناپسند کریں : بندر کیا جانے ادرک کا سواد ۔

Cavicorn : (a) [ L."cavus+cornu"] ( حیوانیات ) کھوکھلے سینگ والا ۔

Cavicorn : (n) کھوکھلے سینگ والے جانور ۔

Cavie : (n) [ L."cavus"] دڑبا ( مرغی کا ) ۔

Cavil : (n) [ L."cavilla"] (۱) خواہ مخواہ کا اعتراض : حجت : نکتہ چینی : حرف گیری : خردہ گیری : مین میخ : کھرینچ ۔ (۲) خواہ مخواہ کا اعتراض کرنےوالا : نکتہ چینی کرنے والا : حرف گیری کرنے والا ۔

Cavil : (v) اعتراض کرنا : نکتہ چینی کرنا : حرف گیری کرنا : مین میخ نکالنا : ناحق عیب پکڑنا ۔

Cavillation : (n) دیکھو Cavil (n)

Caviller : (n) حرف گیر : نکتہ چیں : عیب جو : خردہ گیر : حجّتی ۔

Cavin : (n) [ L."cavus"] ( فوجی ) سرنگ ۔

Cavitary : (a) [ L."cavitas"] جوف کی طرح کا یا جوف سے متعلق : کہفی ۔

Cavity : (n) [ L."cavus"] (۱) ٹھوس جسم کےاندر خالی جگہ ؛ خلا ؛ سوراخ ؛ گڑھا ؛ قعر ۔ (۲) جہاز کے ذریعہ ہٹائے ہوئے پانی کی مقدار ۔

Cavity friction : (n) ( لسانیات ) جوفی رگڑ ۔

Cavity stricture : (n) ( لسانیات ) جوفی سکڑن ۔

Cavo-rilievo : (n) [ It.] کھدی ہوئی تصویر جس کا سب سے اونچا حصہ سطح کے برابر ہوتا ہے ۔

Cavort : (v) [ corrupt F."curvet"] (امریکی سوقیانہ) بناوٹ سے چلنا ؛ اینٹھ کر چلنا ؛ تبختر ؛ اترا کے چلنا ۔

Cavum : (n) (Pl. cava.) [ L."cavus"] جوف ؛ کھفہ ۔

Cavum aorticum : (n) ( حیوانیات.) شریانی جوف ۔

Cavum pulmocutaneoum : (n) (حیوانیات) شش جلدی جوف ؛ شش نخروط ۔

Cavy : (n) [NL."cavia"] کابی ؛ جنوبی امریکہ کا کترنے والا جانور ( سخت بالوں والا ) ۔

Caw : (n) [ Echoic] کوّے کی کائیں کائیں ۔

Caw : (v) (۱) کوّے کا کائیں کائیں کرنا ۔ (۲) کوّے کی طرح چلانا ؛ کائیں کائیں کرنا ۔

To caw out : کوّے کی طرح چیخنا ؛ کائیں کائیں کرنا ۔

Cawk : (n) [ var. of CAUK ] Cauk کا متبادل ۔

Cawk : (n) کوّے وغیرہ کی کائیں کائیں ۔

Cawker : (n) [var. of CAULKER,also of CALKER] جوتے کی نعل یا میخ ؛ درزگیر ؛ رمال ؛ اسطرلاب گر ۔

Cawky : (a) رام کھلی کا ۔

Cawl : (n) [ OE."cawl","ceawl"] چوبی ٹوکری ؛ مچھلی جھاب ؛ ماہی گیری کا بڑا ٹوکرا ۔

Caxton : (n) [ F. the surname] (۱) ولیم کیکسٹن ( اولین انگریزی کا طابع متوفی ۱۴۹۲ء ) کی مطبوعہ کتاب ۔ (۲) کیکسٹن کے حروف کی نقل میں چھاپنے کے حروف ۔

Caxtonian : (a) ولیم کیکسٹن یا اس کے کام سے متعلق ۔

Cay : (n) (also KEY) [OF."caye"] سمندری ساحل پر چھوٹا جزیرہ ؛ مونگے کی چٹان یا چٹانوں کا سلسلہ ۔

Cay : (n) [ Guarani."Cai"] ایک قسم کا بندر ۔

Cayenne : (n) [ City in French Guiana.] (۱) لال مرچ کا سفوف ؛ پسی ہوئی مرچ ۔ (۲) تاش کا ایک کھیل ۔

Cayenne pepper : (n) تلخ مرچ ؛ تیتی مرچ ۔

Cayenned : (a) مرچ دار ؛ لال مرچ دیا ہوا ۔

Cayleyan : (n) [Prof. Cayley of Cambridge] تیسرے درجے کا خط منحنی ۔

Cayman / Caiman : (n) [ Sp."cayman"] امریکہ کا مگرمچھ؛ ناکا ؛ نہنگ ۔

Cayuse : (n) [ Chinook Indian ] ایک امریکی انڈین ٹٹو ۔

Cazimi : (n) ( فلکیات ) آفتاب کا مرکز ۔

In cazimi : اس سیّارے کے متعلق کہا جاتا ہے جب وہ آفتاب سے سترہ منٹ کی دوری پر رہتا ہے ۔

Cazique : [ var. of CACIQUE] ( ہند غربی میں ) امیر یا سلطان ؛ سیاسی لیڈر ۔

Ce : (n) (۱) حرف "C" ۔ (۲) اصطلاحی معنوں میں بیر کی ایک مخصوص مقدار ۔

Ceanothus : (n) [ Gr."keanothos"] امریکی بیلوں ، جھاڑیوں اور چھوٹے درختوں کی ایک قسم ۔

Ceara rubber : (n) [ F."ceara" state in Brazil] جنگلی ربڑ جو جنوبی امریکہ کے بعض درختوں سے نکالا جاتا ہے ۔

Cease : (v) [ L."cessare"] (۱) چھوڑ دینا ؛ ہاتھ اٹھانا ؛ ہٹ جانا ؛ ترک کرنا ؛ باز رہنا ؛ دست بردار ہونا ؛ بند کرنا ؛ نیست ہونا ؛ زائل ہونا ؛ جاتا رہنا ؛ نیست و نابود ہونا ؛ مر جانا ۔ (۲) ہو چکنا ؛ نبڑنا ؛ آخر ہونا ؛ ختم ہونا ( جذبات و اعمال کا ) ۔ (۳) ختم کرنا ؛ انجام کو پہنچانا ؛ موقوف کرنا ؛ تمام کرنا ؛ چکانا ( جھگڑے قضیے وغیرہ کا ) ؛ روکنا ۔

Cease : (n) اسم کے معنوں میں اس کا استعمال اب متروک ہے سوائے without cease کے بمعنی دواماً ؛ لگاتار ۔

Cease and resist order : (n) کسی ادارہ انتظامیہ کا حکم کہ مقابلے کے کسی خاص طریقہ کو ختم کر دیا جائے چونکہ یہ برا ہے ۔

Cease fire : (n) ( فوج ) گولہ باری یا گولہ اندازی بند کرنا ؛ ( تاریخ ) جنگ بندی ۔

Ceaseless : (a) مسلسل ؛ لگاتار ؛ دوامی ؛ برابر ؛ بغیر رکاو ؛ پے در پے ؛ علی التواتر ؛ نت ؛ دائم ؛ مدامی ؛ پیوستہ ۔

Ceaselessly : (n) دواماً ؛ پے درپے ؛ برابر سے ؛ ہمیشہ ؛ علی الاتصال ۔

Ceaselessness : (n) تواتر ؛ دوام ؛ لگاتار ؛ برابر ۔

Cebell : (n) [ origin unknown] ایک قسم کا پرانا انگریزی رقص ۔

Cebine : (a) کیبوس بندروں کی قسم سے متعلق ۔

Cebus : (n) [ Gr."kebos"] بندروں کی ایک قسم ۔

Cecitis : (n) [ NL. *f.*"cec + itis"] کانی آنت کا ورم ۔

Cecity : (n) [ L."odecitas"] (۱) اندھا پن ؛ نابینائی ؛ کوری ۔ (۲) اخلاق کوری ۔

Cecum : (n) [ var. of CAECUM] (۱) جوف جس کا ایک منھ بند ہو ۔ (۲) کانی آنت ؛ کور آنت ۔

Cecutiency : (n) [ L."caecutire"] اندھا پن کا امکان ؛ جزوی نابینائی ۔

Cedar : (n) [ Gr."kedros"] (۱) درخت کی ایک قسم جس میں ذیل کے درخت شامل ہیں : (الف) صنوبر ؛ لبنان کا دیو دار ( Cedar of lebanon ) ۔ ( ب ) صنوبر اطلس یا اطلس کا دیودار ؛ صنوبر ؛ دیو دار (Allascedar) ۔ (۲) دیو دار کی قسم کے درخت ۔ (۳) دیو دار کی لکڑی ؛ دیو دار ۔

Cedar wood oil : (n) ( کیمیا ) دیودار کی لکڑی کا تیل ۔

Cedarn : (a) دیودار کا یا صنوبری ۔

Cede : (v) [ L."cedere"] (۱) دے دینا ؛ دے ڈالنا ؛ عطا کرنا ؛ سپرد کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ سونپنا ۔ (۲) قبول کرنا ؛ مان لینا ؛ اقرار کرنا ؛ معترف ہونا ؛ مقر ہونا ۔ (۳) حوالہ کرنا ( مُلک کا ) ۔ (٤) ( تاریخ ) حوالہ کرنا ؛ وا گذار کرنا ۔

Cedent : (n) دوسروں کو تفویض کرنےوالا ؛ سونپنےوالا ۔

Ceder : (n) دے دینےوالا ؛ عطا کرنےوالا ؛ تفویض کرنے والا ؛ سونپنےوالا ؛ قبول کرنےوالا ؛ مان لینے والا ؛ حوالہ کرنے والا ۔

Cedilla [Sp.] (۱) نشان ( S ) جو حرف C کے نیچے لکھا جاتا ہے تاکہ اس سے سنسلٹ کو ظاہر کرے ۔ (۲) ( لسانیات ) جوفی سکڑن ۔

Ceding state : ( تاریخ ) واگذار کرنےوالی ریاست ۔

Cedr -: [ repr. L."cedrus"] سابقہ بمعنی صنوبر یا دیودار ۔

Cedrat/-ate : (n) [ It."cedro"] لیموں کی ایک قسم ۔

Cedrela : (n) [ Sp. dim.of"cedro"] اونچے درختوں کی ایک جنس جسے صنوبر دیودار کہتے ہیں ۔

Cedrelaceous : (a) صنوبر ، دیودار وغیرہ کی جنس کے درختوں سے متعلق ۔

Cedrene : (n) ایک رقیق ہائیڈرو کاربن جوصنوبر لبنان کے گوند میں پایا جاتا ہے ۔

Cedrine : (a) صنوبری ؛ دیودار کا یا اس سے متعلق ۔

Cedriret : (n) [ L."Cedrium"+-rete] بیچ کی لکڑی کے قیر سے بلوری سوئی کی شکل میں نکالا ہوا ایک مادہ ۔

Cedron : (n) ایک قسم کا درخت یا اس کا پھل ۔

Cedry : (a) دیودار کی خصوصیت رکھنے والا ۔

Cedula : (n) [ Sp."cedula"] (۱) ہسپانوی حکومت کا اجازت نامہ یا حکم ۔ (۲) جنوبی امریکہ کی بعض ہنڈیاں ۔

Cedule : [early f. SCHEDULE] Schedule کی سابق شکل ۔

Cee : (n) دیکھو Ce

Cee spring / C-spring : (n) گاڑیوں کی کمانی جو بوجھ کو سنبھال لیتی ہے اور جسکی شکل حرف C کی طرح ہوتی ہے ؛ گول کمانی ۔

Ceiba : (n) [ Sp."ceiba"] (۱) ایک امریکی درخت جس کے پھول گھنٹی نما ہوتے ہیں ۔ (۲) جزائر غرب الهند کا ایک درخت ۔

Ceibo : (n) [ Sp."ceiba"] جنوبی امریکہ کی جھاڑی یا چھوٹا درخت جس کے سرخ پھول ہوتےھیں ۔

Ceil : (v)[ Conn. W. med.L."Caelum"] کمرے کی چھت گیری لگانا ( لکڑی یا کپڑے کی ) ؛ چھت کے اندرونی حصہ میں پلاسٹر کرنا ۔

Ceiled / Cieled : (a) چھت گیری ؛ اندرونی چھت لگی ہوئی ۔

Ceiling : (n) (۱) اندرونی چھت ؛ سقف ؛ چادر چھت ؛ چھت گیری ۔ (۲) تختہ بندی ؛ تختہ جو دیوار پر جڑا جائے ۔ (۳) ( جہاز رانی ) جہازوں کی تختہ بندی ۔ (٤) ہوائی جہاز کی زیادہ سے زیادہ اونچائی ۔ (٥) بالائی حد (کسی چیز کی ) ؛ ( عمرانیات ) انتہائی حد ۔ (٦) اتنی بلندی کہ زمین کی چیزیں صاف نظر آئیں ۔ (۷) بادلوں کی سب سے نیچی سطح کی زمین سے بلندی جب کہ نصف آسمان بادلوں سے گھرا ہو ؛ آخری حد ؛ حد بندی ۔

Ceiling price : (n) ( تجارت ) اعلیٰ ترین قیمت ۔

Ceilinged : (a) چھت گیری لگا ہوا ۔

Ceinture / Cineture : (n) [ L."sinc tura"] (۱) کمر بند ۔ (۲) شہر کے گردقلعہ بندی کا سلسلہ ۔ (۳) شہر کے گرد ریل لائن ۔

Celadon : (n)[ L.] بید مجنوں کا سبز رنگ ؛ سبز ؛ کاہی ۔

Celadon ware : (n) ( تاریخ ) کاہی رنگ کا برتن ۔

Celadonite : (n) ( معدنیات ) ایک قسم کی سبز رنگ کی ملائم دھات ۔

Celandine : (n) [ Gr."chelidonion"] سدا بہار پودا جس کے چمکیلے زرد پھول ہوتے ہیں ۔

Common or Greater Celandine : انجیرہ = اس کا جزو کمزور بینائی کیلئے مفید ہے ۔

Small or lesser Celandine : بواسیرہ = اس کی پتی بواسیر میں استعمال ہوتی ہے ۔

Celarent : (n) [ L.] قیاس منطقی کی ایک شکل ۔

Celation : (n) [ L."celare"] حمل یا وضع حمل کا اخفا ۔

Celature : (n) منبت کاری ۔

Celebrant : (n) [ L."celebrantem"] (۱) عیسائیوں کے مذہبی رسوم ادا کرنے والا پادری خصوصاً عشائے ربانی میں ۔ (۲) کسی جشن میں حصہ لینے والا ۔ (۳) کسی پر شور دعوت میں حصہ لینے والا ۔ (٤) وہ جو انہماک کے ساتھ کسی خاص موضوع کی تعریف کرتا ہے ۔

Celebrate : (v) (۱) مجمع عام میں بجا لانا ؛ ادا کرنا ؛ بجا لانا ( کسی مذہبی رسم وغیرہ کا ) ۔ (۲) عیسائیوں کے عشائےربانی کے موقع پر مذہبی رسوم بجا لانا ۔ (۳) جشن منانا ؛ خوشی منانا ؛ عید منانا ؛ تہوار منانا ؛ مشہور کرنا ؛ شہرت دینا ؛ مشتہر کرنا ؛ تعریف کے پل باندھنا ۔ (٤) کسی چیز کی قدر و قیمت بڑھا کر خصوصاً شاعرانہ طور پر پیش کرنا ۔ (٥) کسی عددی یا فنی شکل میں کسی چیز کی یادگار آئندہ کے لئے چھوڑ دینا ۔

Celebrated : (a) مشہور ؛ نامی ؛ نامور ؛ معروف ؛ نامی گرامی ۔

Celebration : (n) [ L."celebrationem"] ثنا ؛ تعریف ؛ ستائش ؛ سپاس ؛ رچاؤ ۔

Celebrious : (a) [ L."celebris"] مشہور ؛ معروف ؛ نامی ۔

Celebrity : (n) [ L."celebrem"] شہرت ؛ ناموری ؛ تعظیم ۔

Celeration : (n) =(celerity)- سرعت ؛ تیزرفتاری (عمرانیات)

Celeriac : (a) [ Eng. CELERY ] شلجمی جڑ والی کرفس ؛ اجمود ۔

Celerity : (n) [ L."celeritatem"] جلدی ؛ شتابی ؛ سرعت ؛ عجلت ؛ ترت ؛ چستی ؛ سبک روی ؛ چابکی ؛ پھرتی ؛ تیز روی ؛ ترت پھرت ۔

Celery : (n) [ Gr."seliinon"] اجمود ؛ اجمود خراسانی ؛ کرفس ؛ کرفس بوستانی ؛ اجوائین خراسانی ۔

Celeste : (n) [ F."celeste"] (۱) نیلا ؛ آسمانی رنگ ۔ (۲) آرگن یا ہارمونیم باجے کی کھونٹی ۔ (۳) پیانو کا بیرم جو سروں کے کم کرنے میں کام آتا ہے ۔

Celestial : (a) [L."caelestis"] (۱) آسمان کا ؛ آسمانی ؛ فلکی ؛ آکاشی ؛ سماوی ۔ (۲) بہشتی ؛ جنتی ؛ پاک ؛ متبرک ؛ ملکوتی ۔ (۳) متکبرانہ ۔ (٤) (مزاحاً) چین کا ؛ چینی ۔

Celestial : (n) (۱) سماوی یا چین کا باشندہ ۔ (۲) اساطیری وجود ۔

The celestial Empire : آسمانی بادشاہت ( مراد چین ) کیونکہ چین والے اپنے ملک کو ایسا ھی کہتے ھیں ۔

Celestial blue : (n) آسمانی رنگ ۔

Celestial body : (n) ( طبیعیات ) وجود فلکی ؛ کائنات میں مادے کا مجموعہ جو علم نجوم کے مطالعے کے لئے ایک اکائی کی حیثیت رکھتا ھے ۔

Celestial coordinate : (n) کائناتی عدد نظام کا ایک رکن ۔

Celestial crown : (n) نقابت میں ایک تاج جس میں شعاعیں ھر پرانے تاج کی طرح ھوتی ھیں مگرھر شعاع کے آخیر میں ایک ستارہ ھوتاھے ۔

Celestial globe : (n) فلکی کرہ ؛ آکاش گولہ ۔

Celestial glory : (n) مارمن فرقوں کے عقیدے کے مطابق سب سے اونچا نور کا ھالہ ۔

Celestial heirarchy : (n) ملائك کا طبقہ ۔

Celestial horizon : (n) ( طبیعیات ) فلکی افق ۔

Celestial latitude : (n) ( طبیعیات ) فلکی عرض البلد ۔

Celestial longitude : (n) ( طبیعیات ) فلکی طول البلد ۔

Celestial map : (n) فلکی نقشہ ۔

Celestial marriage : (n) تعدد ازدواج ؛ ایک سے زیادہ بیوی رکھنا ۔

Celestial navigation : (n) جہازرانی کا وہ طریقہ جس میں ستاروں کو دیکھ کر جہازراں اپنی جگہ کا پتا لگاتا ھے ۔

Celestial telescope : (n) ایک قسم کی سنہری مچھلی ( Gold fish ) جس کی آنکھوں کی پتلیاں اوپر کی طرف دیکھتی ھیں ۔

Celestialise : (v) متبرک بنانا ؛ مقدس بنانا ۔

Celestiality : (n) فلکیت ؛ سماویت ۔

Celestially : (adv) تبرکانہ ؛ مقدسانہ ۔

Celestina : (n) [ L."caelestis"] ایک قسم کا باجا ۔

Celestine : (n) [ F. the proper name Caelestinus ] (۱) سیلشیس ( Caelestinus ) کی قائم کردہ ایک جماعت ( پانچویں صدی عیسوی کی ) ۔ (۲) پوپ Celestuiv پنجم کی قائم کردہ بینڈ کٹین جماعت کی ایک اصلاحی شاخ ۔ (۳) باریک کیک کے ٹکڑوں سے آراستہ کیا ھوا ۔

Celestine : (n) [ ad. It."celestino"] ایک قسم کی معدنی شے اسٹور نیئم سلفیٹ جو آسمانی رنگ کا ھوتا ھے ۔

Celestite : (n) [Dana's var.of CELESTINE] celestine دیکھو

Celestitude / Celestiality : (n) ( مزاحاً ) چینی معزز آدمی ۔

Celiac : (a) [ Var. of COELIAC] Coeliac کا متبادل ۔

Celibacy : (n) [ L."caelebs"] (۱) تجرد ؛ مجردی ؛ کنواراپن ؛ ناکتخدائی ۔ (۲) شادی نہ کرنے کا عہد ۔

Celibatarian : (a) [ See CALIBATE] حلف تجرد اٹھائے ھوئے ؛ اصول تجرد کا حامی ؛ مجرد رھنےوالا ۔

Celibate : (a) [ L."caelibem"] غیر متاھل ؛ تاھل یا شادی نہ کرنے کا عہد کیا ھوا ؛ مجرد ؛ ناکتخدا ۔

Celibate : (v) مجرد رھنے پر مجبور کرنا ۔

Celidography : (n) [ Gr."kelis+graphia"] آفتاب یا سیاروں کے دھبوں کا بیان ۔

Celiotomy : (n) [ ISV."celio + tomy"] شکم کا عمل جراحی ۔

Cell : (n) [ L."cella"] (۱) ماتحت صومعہ ؛ پرانے زمانے میں بیراگنوں ( ننوں ) کی خانقاہ ؛ تکیہ ؛ زاویہ ؛ حجرہ ۔ (۲) گوشہ نشیں ؛ تارك الدنیا ؛ تیاگی یا سنیاسی کی کوٹھری یا حجرہ ؛ کٹی ۔ (۳) جھونپڑی ؛ ( نظم میں ) جھونپڑا ۔ (٤) قبر ؛ مدفن ؛ لحد ( نظم میں ) ۔ (٥) کسی خانقاہ یا قید خانے وغیرہ کی کوٹھری یا حجرہ ۔ (٦) شہد کی مکھی کے چھتے کا ایک خانہ ۔ (۷) ( برقیات ) خانہ ؛ مورچے کی اکائی ۔ (۸) ( حیاتیات ) خانہ ؛ خلیہ ۔

(۹) ( نباتیات ) خانہ٭ جے نباتیوں میں جو خلا پایا جاتا ھے ۔ (۱۰) ( تعمیرات ) محراب دار چھت کی ڈاٹ کی درمیانی جگہ ۔ (۱۱) ( حشریات ) حشروں کے بازوؤں کے نسیجوں کی درمیانی جگہ ۔ (۱۲) اعداد و شمار کی ترتیب کی ایک اکائی ۔ (۱۳) چند مخلص لوگ جو کسی خاص سماجی ، مذھبی اور سیاسی مسئلے کا مطالعہ کرتے ھیں ۔ (۱٤) بریل کے نقطوں کی ایک اکائی ۔ (۱۵) فضا کا ایک حصہ جو ایک مکعب فٹ سے کئی ھزار مکعب فٹ کا ھو سکتا ھے لیکن جو ایک اکائی کی طرح حرکت کرتا ھے ۔ (۱٦) کوئی خانہ یا جوف کی طرح کی چیز یا جگہ ۔

Absorption cell : خانہ٭ جذب ( نور ) ؛ ( کیمیا ) جذب دان ۔

Barrier layer cell : ( شماریات ، ریاضی ) روکاوٹی سطح خلیا ۔

Bichromate cell : ( طبیعیات ) بائیکرو مٹ سیل ۔

Bunsen cell : ( طبیعیات ) بنسن سیل ۔

Condemned cell : اس شخص کی کوٹھری یا حجرہ جس کو سزائے موت دی گئی ھو ؛ کال کوٹھری ۔

Frequency cell : ( شماریات ، ریاضی ) تعدد خلیا ۔

Hair cell : ( فلسفہ و نفسیات ) بال کے خلیے ؛ خلیات مو ۔

Kerr cell : ( طبیعیات ) کر سیل ۔

Photo-electric cell : فوٹوئی بجلی سیل ؛ ( طبیعیات ) نور برقی سیل ۔

Photo-voltaic cell : ( طبیعیات ) فوٹوئی وولٹائی سیل ۔

Reversible cell : ( طبیعیات ) رجعتی سیل ؛ خلیےدار ؛ خانےدار ۔

Secondary cell : ( طبیعیات ) ثانوی سیل ۔

Standard cell : ( طبیعیات ) معیاری سیل ۔

Cell block : (n) قیدیوں کے رھنے کے کمروں کا ایک سلسلہ جو قید خانے کا حصہ ھوتا ھے ۔

Cell-division : (n) ( حیوانیات ) خلوی تقسیم ۔

Cell plasm : (n) ( حیوانیات ) خلیہ مایہ ۔

Cell wall : (n) ( حیوانیات ) خلوی دار ۔

Cella : (n) [ L.] یونانی اور رومی مندروں کا اندرونی حصہ جس میں بت رکھے جاتے تھے ؛ ( تاریخ ) گربھ گرہ ۔

Cellar : (n) [ L."cella"] (۱) تہ خانہ ؛ سرداب ۔ (۲) کمرہ ۔ (۳) سردابہ شراب ؛ ( مجازاً ) ( کسی شخص کا) شراب کا ذخیرہ ۔ (٤) سب سے نچلا درجہ ۔

Keep a good cellar : شرابوں کا اچھا ذخیرہ رکھتا ھے ۔

Wine cellar : سردابہ شراب ۔

Cellar : (v) تہ خانے میں رکھنا ۔

Cellar : (n) Salt cellar کا مخفف ؛ نمک دان ۔

Cellar club : (n) نوجوانوں کی ایک سماجی انجمن کسی غریب شھری علاقے میں ۔

Cellar hole : (n) کھدائی جو تہ خانہ بنانے کےلئے کی گئی ھو ۔

Cellar less : (a) بے تہ خانہ ؛ بغیر تہ خانوں کے ۔

Cellar man : (۱) ھوٹل کا کلرک جو شراب مہیا کرتا ھے ۔ (۲) تقطیر کرنے سے پہلے شراب کو صاف کرنے والا ۔

Cellar pipe : (n) آگ بجھانے کا ایک طریقہ ۔

Cellar way : (n) تہ خانے میں جانے کا راستہ ۔

Cellarage : (n) (۱) تہ خانوں کا ذخیرہ ؛ تہ خانے کی گنجائش ۔ (۲) تہ خانوں میں رکھنے کا کرایہ ۔ (۳) تہ خانہ نما حصہ یا جگہ ۔

Cellarer : (n) تہ خانے کا محافظ ؛ خانقاھوں کا محافظ ؛ آب دار ۔

Cellaress : (n) تہ خانوں ، خانقاھوں وغیرہ کی خاتون محافظ ۔

Cellaret : (n) کھانے کے کمرے میں شراب کی بوتلیں رکھنے کی الماری یا چھوٹا صندوق ؛ شراب دان ۔

**Cellaring : (n)** تہ خانے کی گنجائش ؛ تہ خانوں کا ذخیرہ ۔

**Cellarous : (a)** ( مزاحاً ) کسی تہ خانے سے متعلق ۔

**Cellated : (a)** تہ خانے میں بند ؛ ( حیوانیات ) ھدیہ دار ۔

**Celled / Cellate : (a)** خانہ دار ؛ ( حیوانیات ) خلیے دار ۔

**Cellepore : (n)** مونگے کی قسم کی ایک چیز ۔

**Celliform : (a)** خلیے کی شکل کا ۔

**Cellifugal : (a)** خلیے سے گریز کرنے والا ۔

**Cellipetal : (a)** خلیے کی طرف رجوع کرنے والا ۔

**Cellist / Celloist : (n)** =(violon cellist) بڑی سارنگ بجانے والا ۔

**Cello : (n)** [ Short for"violoncello"] violon cello کا مخفف ؛ ایک قسم کی بڑی سارنگی جو بیٹھ کر بجائی جاتی ھے ۔

**Cello : (a)** [ Short for"cellophane"] سیلوفین کا بنا ھوا ؛ سیلوفین میں لپٹا ھوا ۔

**Cellobiose : (n)** سفید بلوری ھلکی شیرینی والی شکر ۔

**Celloid : (a)** خلیہ نما ۔

**Cellophane : (n)** سیلوفین ؛ ایک پتلا رقیق مادہ ورق کی طرح کا ۔

**Cellula : (n)** [ L.] چھوٹا سا خانہ ؛ خلیوہ ۔

**Cellular / Cellulate : (a)** (۱) خانہ دار ؛ خانہ خانہ ؛ جوف دار ؛ خانہ کا ؛ جوف کا ؛ حجروں والا ۔ (۲) ( عضویات ) خلیہ دار ؛ خانہ دار ؛ جوف دار ؛ ( حیوانیات ) خلوی ۔

**Cellular plant : (n)** کیسوی پودا ؛ وہ پودا جس میں تنا ، پتیاں واضح طور پرنہ معلوم ھوتی ھوں ؛ بے چوبا ؛ بے چوب درخت ۔

**Cellular shirt : (n)** جالی دار قمیض ۔

**Cellular tissue : (n)** خلیہ دار بافت ؛ جوف دار بافت ۔

**Cellular pathology : (n)** خلیوں میں غیر صحت مند تبدیلیوں کا مطالعہ ۔

**Cellular structure : (n)** ( حیوانیات ) خلوی ساخت ۔

**Cellularity : (n)** جوفیت ؛ خلائیت ؛ خانہ خانہ ھونا ۔

**Cellulated : (a)** خلیہ دار ؛ جوف دار ؛ مجوف ۔

**Cellulation : (n)** جوف جوف ھونا ؛ تجوف ؛ خلیوں کی ترقی ۔

**Cellule : (n)** [ L."cellula,"dim.of cell ] چھوٹا خلیہ ؛ کیسک ۔

**Cellulic : (a)** خلیوں یا جوف سے متعلق ۔

**Celluliferous : (a)** جوف دار ۔

**Cellulin : (n)** (۱) پودوں کے خلیوں کے بنیادی جزو سے بنایا ھوا مادّہ ۔ (۲) وہ شے جس سے پودوں کے ٹھوس حصے بنتے ھیں ؛ کیسلین ۔

**Cellulitis : (n)** خلیہ دار بافت کا ورم ۔

**Cellulo- :** نیم جزو ترکیبی جو دوسرے لفظوں میں وصل کرنے میں استعمال ھوتا ھے ۔

**Celluloid : (a)** چھوٹے خلیوں کا ۔

**Celluloid : (n)** (۱) مسالا جو مثل ھاتھی دانت کے ھوتا ھے اور سیلولور نائٹریٹ اور کافور سے بنتا ھے ۔ (۲) متحرک تصویریں ۔

**Celluloid : (a)** متحرک تصویروں کا یا اس سے متعلق ۔

**Cellulose / Cellulous : (a)** خانوں سے بنا ھوا ؛ خلائی ؛ جوفی ۔

**Cellulose / Cellulous : (n)** دیکھو cellulin

**Cellulose acetate : (n)** ( کیمیا ) سیلولوس ایسٹیٹ ۔

**Cellulosity : (n)** خانہ خانہ ھونا ؛ خلویت ؛ جوفیت ۔

**Celotome : (n)** ( عمل جراحی ) فتق کے آپریشن میں استعمال کیا جانے والا چاقو ۔

**Celotomy / Kelotomy : (n)** [ Gr."kelotomia"] ( عمل جراحی ) فتق کا آپریشن ۔

**Celozoic : (a)** شکم باش ۔

**Celsitude : (n)** [ L."celsitudo"] اونچائی ؛ بلندی ۔

**Celt / Kelt : (n)** [ L."celta"] قدیم گالی قوم کی ایک شاخ ( جسمیں برطانوی، کارنوالی، ویلسلی، آئرستانی شامل ھیں ) ؛ کلٹی ۔

Celt : (n) [ L."celtes"] بسولچه ؛ کانسے یا پتھر یا لوهے کا بنا هوا قبل تاریخی بسولی نما اوزار ۔

Celtic / Keltic : (a) [ L."celticus"] (۱) کلٹی قوم کا ؛ کلٹی ۔ (۲) کلٹی زبان کا ۔

Celtic fields : (n) ( تاریخ ) سیلٹک علاقے ۔

Celtic race : (n) ( تاریخ ) سیلٹک ریس ؛ کلٹی نسل ۔

Celtically : (adv) کلٹیوں کے طریقه پر ؛ مثل کلٹیوں کے ۔

Celticism : (n) (۱) کلٹیت ؛ قلتیت ۔ (۲) کلٹی رسم و رواج اور محاورہ ؛ کلٹی رسم و رواج کی پیروی ۔

Celticist : (n) کلٹی زبان کا یا ثقافت کا ماهر ۔

Celticity : (n) کلٹیت ؛ قلتیت ۔

Celticize : (v) کلٹ بننا ؛ کلٹ هوجانا ؛ کلٹانا ۔

Celto- : ( comb.) [ Comb. *f.* CELT] celt کا اختصار بطور نیم جزو ترکیبی ۔

Celtologist : (n) کلٹیاتی ؛ ماهر تاریخ علوم کلٹی ۔

Celtomeniace : (n) وہ شخص جس کو کلٹی زبان یا قوم سے شغف هو ؛ قلتمانی ۔

Celtophil : (n) کلٹ دوست ؛ کلٹ پرست ۔

Cement : (n) [ L."caementum"] (۱) سیمنٹ ؛ مسالا جس سے پتھر یا اینٹوں کو جوڑتے هیں ؛ جوڑنے کا مسالا ۔ (۲) دانت بھرنے کی چیز ۔ (۳) دانت کا استخوانی غلاف ۔ (٤) باریک دھات جو ترسیب سے حاصل هوتی هے ۔ (٥) ( مجازاً ) رشتۂ اتحاد ۔

Hydraulic cement : وہ سیمنٹ جو پانی کے اندر فوراً سخت هو جائے ۔

Cement : (v) (۱) سیمنٹ سے جوڑنا ؛ سیمنٹ لگانا ؛ سیمنٹ بھرنا ۔ (۲) رشتۂ اتحاد مضبوط کرنا ۔ (۳) مضبوط هونا ۔ (٤) ( کیمیا ) سیمنٹ کرنا ۔

Cement setting : ( n ) ( کیمیا ) سیمنٹ جمانا ۔

Cement stone : ( n ) ( کیمیا ) سیمنٹ پتھر ۔

Cemental : (a) سیمنٹ کے متعلق یا سیمنٹ کا ۔

Cementation : (n) (۱) سیمنٹ سے جوڑنے کا کام ۔ (۲) ایک ٹھوس چیز کو دوسری ٹھوس چیز سے گرما کر ملانا تاکه ان میں سے ایک کی ماهیت بدل جائے ۔ (۳) سیمنٹ کا غلاف چڑھانا ۔ (٤) ( کیمیا ) پرت جمنا ۔

Cementer : (n) سیمنٹ سے جوڑنے والا ؛ سیمنٹ لگانےوالا ؛ سیمنٹ سے بھرنے والا ؛ سیمنٹ بنانے والا ۔

Cementing : ( n ) سیمنٹ سے جوڑنا ، لگانا یا مضبوط کرنا ۔

Cementless : ( a ) بے سیمنٹ کے جوڑا هوا ۔

Cemetrial : ( a ) [ See next ] گورستان سے متعلق ۔

Cemetery : (n) [Gr. "Kemeterion"] قبرستان جو گرجا کی حدود میں نه هو ؛ گورستان ، شهر خموشاں ۔

Damb Buthi cemetery : ( تاریخ ) دنب بوتھی قبرستان ( دنب بوتھی ماقبل تاریخ سندھ میں ایک علاقه ) ۔

Jiwauri cemetery : ( تاریخ ) جیوری قبرستان ( جیوری ، ماقبل تاریخ جنوبی بلوچستان میں ایک علاقه ) ۔

Pre-historic cemetery : ( تاریخ ) ماقبل تاریخ قبرستان ۔

Shahitump cemetery : ( تاریخ ) شاهی قبرستان ( جنوبی طهران کی ایک ماقبل تاریخی جگه ) ۔

Zangian cemetery : ( تاریخ ) زین گین قبرستان ( جنوبی بلوچستان کی ایک ماقبل تاریخی جگه ) ۔

Cen- / ceno- / caen-/ caeno- ( comb ) : [ Gr. "kainos" ] جزو ترکیبی بمعنی نیا یا جدید ۔

Cenacle : ( n ) [ L."cena"] ایک فلسفیانه ادبی یا فنی حلقه ۔

Cenacle : ( n ) (۱)راهباؤں کی خانقاہ ۔ (۲) کھانے کا کمرہ خصوصاً وہ کمرہ جس میں عشائے ربانی دی گئ تھی ۔

Cenanthy : ( n ) [ Gr."kenos+anthos"] ( نباتیات ) پھولوں میں میله نر اور بفچه گل کا فقدان ۔

Cendre : ( n ) [ F. ] ہلکا نیلا رنگ ۔

Cenematic structure : ( n ) ( لسانیات ) سنیمی ساخت ۔

Ceneme : ( n ) ( لسانیات ) سنیم ۔

Cenobite : ( n ) [L. "coenobium"] دیر نشیں ؛ حلیہ نشیں ؛ صومعہ ؛ ایک مذہبی جماعت جو تکیوں اور خانقاہوں میں مل جل کر رہتی ہے ۔

Cenobitic : ( a ) صومعہ نشیں سے متعلق ؛ خانقاہی ۔

Cenobitism : ( n ) رہبانیت کے عقائد اور طرز تفکر ۔

Cenobium : ( n ) (۱) صومعہ ؛ خانقاہی ؛ دیر ۔ (۲) (نباتیات ) چند خلیے رکھنے والا ۔ (۳) ایک خاص تعداد اور خاص ترتیب رکھنے والے خلیوں کا مرکب یا مجموعہ ۔

Cenogamy : ( n ) [ Gr. ] شوہروں یا بیویوں کی برادری ۔

Cenogenesis : ( n ) ارتقا کی حالت میں نئے خصائص یا ساخت کا پیدا ہو جانا ۔

Cenogenetic : ( a ) ارتقا کی حالت میں نئےخصائص پیدا ہونے کے متعلق ۔

Cenosite : ( n ) ایک زردی مائل بھوری دھات ۔

Cenotaph : ( n ) [ Gr."kenotaphion" ] (۱) خالی قبر ؛ فرضی قبر ؛ روضہ جس کو فقط یادگار کے لئے بناتے ہیں اور اس میں کوئی مدفون نہیں ہوتا ۔ (۲) کسی گمنام سپاہی کا مقبرہ فقط یادگار کے لئے ؛ سنگ یادگار ۔ (۳) ( تاریخ ) علامتی مقبرہ ۔

The cenotaph : انگلستان کی وہ فرضی قبر جو وھائٹ ھال لندن میں بنائی گئ (ان سپاہیوں کی یادگار میں جو پہلی جنگ عظیم میں مارے گئے) ۔

Cenotophobia : ( n ) نو ترسی ۔

Cenozoic : ( a ) زمین شناسی کے لحاظ سے ایک بڑا دور جو دور سوم سے عصر حاضر تک حاوی ہو ۔

Cenozoic era : ( n ) ( تاریخ ) نوحیاتی دور ۔

Cenozoology : ( n ) موجودہ حیوانات کا علم ( ناپید جانوروں کو چھوڑ کر) ۔

Cens : ( n ) [ L. "census" ] زمینداری میں مالک کو دئے جانے والی نقدی یا جنسی محصول زارعین ۔

Cense : ( v ) [ ME. ] بخورات سے معطر کرنا ؛ ( عبادات کے وقت ) لوبان جلانا ؛ خوشبو دار کرنا ؛ بخور دینا ۔

Censer : ( n ) [ OF. "censier" ] (۱) بخور سوز ؛ عود دان ؛ اگردان ؛ مجمر ؛ دھوپ دان ؛ عود سوز ۔ (۲) لوبان جلانے والا ؛ دھوپ ، بخور یا لوبان دینے والا ۔

Censor : ( n ) [ L. "censere" ] (۱) پرانے زمانے میں رومی مجسٹریٹ جو شہریوں کی مردم شماری اور ان کی فہرست رکھتا تھا اور اخلاق عامہ کی نگرانی کرتا تھا ؛ محتسب ۔ (۲) وہ شخص جو دوسروں کی روش اور اخلاق پر رائے زنی کرے ؛ نکتہ چیں ؛ عیب جو ؛ حرف گیر ۔ (۳) سرکاری طور سے کتابوں ، تماشوں ، خبروں یا فوجی معلومات اور خطوط کو مخرب اخلاق، باغیانہ یا نا مناسب قرار دینے والا ؛ ناظر ۔ (٤) یونیورسیٹیوں میں مختلف شعبوں کے ناظر ۔ (٥) (امریکہ) کسی جماعت کا رکن جس کی ذمہ داری ہے کہ آئین حکومت قائم رہے اور جو افسروں کے چال چلن کی نگہداشت کرتا ہے ۔ (٦) کوئی شخص جو سماج کی فلاح و بہبودی کے خیال سےغیر سرکاری طور پر دیکھ بھال کرتا ہے تاکہ کوئی چیز اخلاق ، مذہب ، حکومت وغیرہ کے خلاف نہ ہو ۔ (۷) ( تحلیل نفسی ) دماغ کا وہ حصہ جو ناگوار خیالات ، احساسات یا جذبات کو دباتا ہے تاکہ وہ شعور کی سطح پر ابھرنے نہ پائیں ۔ (۸) ( تاریخ ) قدیم رومی مجسٹریٹ ۔ (۹) (سیاسیات) سنسر ؛ محتسب ؛ مشرف ؛ ( نفسیات ) سنسر ؛ فوق شعور ۔

Censor : (v ) کسی چیز کو بدلنا ، حذف کردینا یا بالکل روک دینا ۔

Censorable : ( a ) قابل احتساب ؛ قابل تنقیح ؛ قابل اعتراض ؛ قابل حذف ۔

Censorate : ( n ) محتسبوں کی جماعت ؛ احتساب کا شعبہ ۔

Censored : ( a ) (۱) حذف کیا ہوا ؛ دبایا ہوا ۔ (۲) احتساب کے بعد منظور کیا ہوا ۔

Censored sample : ( n ) ( شماریات ) چھانٹا ہوا نمونہ ۔

Censorial / Censorian : ( a ) احتسابی ؛ تنقیحی ؛ عیب جویانہ ۔

Censoring : ( n ) ( شماریات ) چھانٹنا ۔

Censorious : ( a ) [ L. "Censorius" + - ous ] عیب جو ؛ حرف گیر ؛ خردہ گیر ؛ عیب بیں ۔

Censoriously : ( adv ) نکتہ گیرانہ ؛ عیب جویانہ ؛ حرف گیرانہ ؛ عیب بینی سے ۔

Censoriousness : ( n ) حرف گیری ؛ عیب جوئی ؛ عیب بینی ؛ نکتہ چینی ۔

Censorship : ( n ) (۱) عہدہ احتساب ؛ نظارت ؛ سرکاری نگرانی ؛ رومی محتسب کا عہدہ اور مدت ؛ احتساب ۔ (۲) ( تحلیل نفسی ) شعور سے نا قابل برداشت خیالات اور جذبات کو نکال دینے کا عمل ؛ سنسریّت ؛ فوق شعوریت ۔

Censual : ( a ) [ L. "censualis" ] مردم شماری سے متعلق ؛ مردم شماری کا ۔

Censure : ( n ) [ L. "sensura" ] (۱) اظہار ناراضی ؛ ملامت ؛ نکوہش ؛ زجر و توبیخ ۔ (۲) رائے ؛ فیصلہ ۔ (۳) کسی کلیسا کی روحانی توبیخ ۔ (٤) اظہار ناپسندیدگی ( کسی افسر کی ) ۔ (٥) احتساب ؛ نظارت ۔ (٦) کسی قانون ساز مجلس کی تحریک جس میں کسی افسر کے خلاف ناپسندیدگی کا اظہار کیا جائے ۔

Vote of censure : ( تاریخ ) تجویز مذمت ؛ ( انتظامیہ ) تحریک ملامت ؛ رائے ملامت ۔

Censure : ( v ) [ F. "censurer" ] (۱) الزام لگانا ؛ ملامت کرنا ؛ مذمت کرنا ۔ (۲) کسی افسر کے خلاف قانون ساز مجلس کی تحریک میں ناپسندیدگی کا اظہار کرنا ۔

Censure motion : ( n ) ( تاریخ ) تحریک مذمت ۔

Censureless : ( a ) الزام سے بری ؛ ملامت سے آزاد ۔

Censurer : ( n ) الزام لگانے والا ؛ ملامت کرنے والا ؛ مذمت کرنے والا ۔

Censureship : دیکھو Censorship

Census : ( n ) [ L. "census" ] (۱) مردم شماری ؛ سرشماری ۔ (۲) قدیم روم میں مردوں اور جائداد کی شمار محصول کے لئے ۔ (۳) شمار یا فہرست ؛ عدد بندی ۔ (٤) کرایہ زمین ۔

House hold census : ( سماجیات )خانہ وار مردم شماری ۔

Census : ( v ) مردم شماری کرنا ؛ شمار کرنا ۔

Census of population : ( انتظامیہ ) مردم شماری ۔

Census organisation : ( n ) ( تجارت ) مردم شماری تنظیم ۔

Census paper : ( n ) مردم شماری کا تختہ ۔

Census report : ( n ) ( تجارت ) مردم شماری رپورٹ ۔

Census return : ( n ) ( تجارت ) مردم شماری فرد ۔

Census schedule : ( n ) (سماجیات) گوشوارہ مردم شماری ۔

Census taker : ( n ) مردم شماری کرنے والا ۔

Census tract : ( n ) ( تجارت ) مردم شماری کا حلقہ ۔

Cent : ( n ) [ L. "centum' ] (۱) سینکڑہ ؛ صد ؛ سو ۔ (۲) فرانس اور امریکہ کا ایک کم قیمت سکّہ ؛ ڈالر کا سوواں حصہ ۔ (۳) فیصد ؛ فی سینکڑہ ۔ (٤) سوواں ۔ (٥) کسی بنیادی سکّہ کا سوواں حصہ ؛ سوویں حصے کا سکہ یا نوٹ ۔ (٦) معمولی رقم ۔ (۷) دو خالص سروں کےبیچ کا وقفہ ۔

Percent : فی صدی ؛ فی سینکڑہ ۔

Three ( etc. ) per cents : تین ( وغیرہ ) فی صد ؛ پبلک تمسکات کی شرح سود ۔

Cent percent : سو فی صدی ۔

Centage : ( n ) دیکھو Per centage ؛ فی صد ۔

Cental : ( n ) صدم ؛ سو پونڈ کا وزن (غلہ کے ناپ کے لئے) ۔

Centaur : ( n ) [ Gr. "Kentauros" ] (۱) دیومالا میں ایک جانور جس کا جسم گھوڑے کا اور گردن کی بجائے آدمی کا اوپر کا دھڑ ؛ قنطور ؛ قنطورس ؛ قنطروس ۔ (۲) دو نسلا ؛ دوغلا ؛ دومیلہ ( شخص یا چیز ) ۔ (۳) ستاروں کے ایک جھرمٹ کا نام ؛ قنطورس ؛ ظلمان ۔ (٤) شہسوار ۔

Centaurdom : ( n ) دونسلیت ؛ دو میلیت ۔

Centauress : ( n ) ( مونث ) قنطورہ ۔

Centaurium : ( n ) [ L. "centaureum" ] ایک قسم کے چھوٹے پودے ؛ گل گندم ۔

Centauromachia : [Gr."kentauros"] قنطوروں کی جنگ ۔

Centaurus : ( n ) ( فلکیات ) قنطورس ۔

Centaury : ( n ) [ L."centaureum " ] (۱) مختلف قسم کے پودوں کا نام ؛ قنطاری ۔ (۲) ( نباتیات ) قنطاریون ؛ حشیش العلیب ؛ خسك ؛ بھکھڑا ۔

Centavo : ( n ) [ L."centum"] جنوبی امریکہ کے بعض ممالك جیسے ارجنٹینا ، چلی وغیرہ کے Peso سکے کا سوواں حصہ ۔

Centenarian : ( a ) [ L. "centenarius" ] (۱) سوبرس کا ؛ صد سالہ ۔ (۲) صد سالگی کے متعلق ۔

Centenarian : ( n ) صد سالہ شخص ؛ سوبرس کا آدمی ۔

Centenary : (a&n ) [L. "centeni"] (۱) صد سالہ ؛ سوبرس کا؛ شتابدی ۔ (۲) کسی صدی کی ایك تاریخ سے دوسری صدی کی اسی تاریخ تك ؛ سو برس کا زمانہ ۔ (۳) سو برسی ؛ صد سالہ سالگرہ ؛ جشن صد سالہ ؛ صد سالہ برسی ۔

Centenier : ( n ) [ L. "centenarius" ] جزیرہ جرسی کا پولیس افسر ۔

Centennial : ( a ) [ L. "centennium" ] (۱) صد سالہ ؛ سو برس کا ۔ (۲) جو سو برس تك قائم رہے ؛ سو برس کا ؛ جو سو برس میں ختم کرے ؛ سو برسا ؛ سوویں برسی کے متعلق ۔ (۳) سوویں برسی ؛ جوبلی ۔ (٤) صد سالہ ۔ (٥) پانسے کا ایك کھیل ۔

Centennium : ( n ) [ L. "centum+annus" ] سو سال کی مدت ؛ صدی ۔

Center : ( n ) دیکھو Centre

Centering / Centreing : ( n ) (۱) قالب ۔ (۲) عدسوں کو اس طرح لگانا کہ ان کا محور ایك خط مستقیم میں ہو ۔

Centering error : ( n ) ( طبیعیات ) خطاء مرکزاؤ ۔

Centesimal : ( a ) [ L. "Centesimus" ] (۱) سوویں حصوں کے حساب سے گننا یا گنا ہوا ۔ (۲) سوواں حصہ ؛ سوواں ؛ صدم ۔

Centesimal system : ( n ) ( ریاضی ) ماءتی نظام ۔

Centesimally : ( adv ) صدی کی ؛ سوویں حصے سے لے کر ۔

Centesimate : ( v ) ہرسوویں آدمی کو سزا دینا یا قتل کر دینا ۔

Centesimation : ( n ) ہر سوویں آدمی کی سزا یا قتل ۔

Centesimo : ( n ) ( Pl. centesimi ) [ L. "centesimus" ] ایک اطالوی Cent

Centesis : ( n ) ( Pl.centeses ) [ Gr. "kentein" ] جراحی چھید ؛ نقب ؛ بزل ۔

Centgener : ( n ) [ L."centum +gener" ] پودوں اور جانوروں کی بڑی تعداد جو ایك ہی خاندان سے ہوتے ہیں ۔

Centi -, [ Comb. f. L."centum"] بطور جزو ترکیبی بمعنی "سو" یا "سوواں حصہ" ۔

Centiday : ( n ) ١٤منٹ اور ٢٤ سکنڈ کا وقت جو پودوں کی بالیدگی کے مطالعے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Centifolious : ( a ) صد برگہ ۔

Centigrade : ( a ) [ L."centum + gradus" ] جس میں سو درجے ہوں ( سیلسیس کے تپش پیما کے متعلق جس میں نقطہ جوش کے درمیان سو درجے ہوتے ہیں ) ؛ مئ ؛ مئوی ؛ سنٹی گریڈ ۔

Centigrade : ( n ) سنٹی گریڈ تھرما میٹر ؛ سنٹی گریڈ پیمانہ ۔

Centigrade temperature scale : ( طبیعیات و کیمیا ) سنٹی گریڈ ناپ پیمانہ ؛ پیمانہ حرارت ۔

Centigrade thermometer : ( طبیعیات ) مئی تپش پیما ؛ سنٹی گریڈ تھرما میٹر ۔

Centigramme : ( n ) [ F. ] ایک گرام کا سوواں حصہ ؛ ١/١٠٠ گرام ۔

Centilitre : ( n ) ایك لیٹر کا سوواں حصہ ؛ ١/١٠٠لیٹر ۔

Centile : ( n ) ( شماریات ) ایك سوواں ۔

Centiloquy : ( n ) | "Centiloquium" | بطلیموس کی ایک کتاب جس میں علم نجوم کے متعلق سو اقوال ہیں ۔

Centime : ( n ) [ Fr. ] ایک فرانسیسی سکہ جو فرینک ( سکہ ) کا سوواں حصہ ہوتا ہے ۔

Centimetre : ( n ) [ Fr. ] (١) ایک میٹر کا سوواں حصہ ؛ (٢) (کیمیا ) سنٹی میٹر ۔

Centimetre wave : ( n ) ( طبیعیات ) سنٹی میٹر لہر ۔

Centimetregram second system : (ریاضی) سینٹی میٹرگرام سکنڈ پیمانہ ؛ (C.G.S.) ؛ (طبیعیات) سینٹی میٹر گرام سکنڈ نظام ۔

Centimo : ( n ) ہسپانوی پیسیٹا ( Peseta ) سکہ کا سوواں حصہ ۔

Centinormal : ( a ) ( کیمیا ) فطری تیزی کا سوواں حصہ رکھنے والا ۔

Centipedal : ( a ) [ L. "Centum -" + - AL ] صدپا ۔

Centipede / Centiped : ( n ) ( حیوانیات ) کنکھجورا ؛ صدپا ؛ گوم ۔

Centner : ( n ) [ L. "centenarius" ] (١) جرمن وزن جو انگریزی ایک سو سے ایک سو بیس پاؤنڈ کےبرابر ہوتا ہے ۔(٢) (فلزیات) ایک وزن جو پہلے سو حصوں میں پھر مزید چھوٹے چھوٹے حصوں میں تقسیم کیا جاسکتا ہے ۔

Cento : ( n ) ( Pl. centos ) [ L. "cento", PL. "centones" ] وہ مضمون جو مختلف مصنفوں سے خوشہ چینی کے بعد بنایا گیا ہو ؛ منتخبات ۔

Centoism : ( n ) ( also centonism ) دوسرے مصنفین سے خوشہ چینی کرنا ۔

Centonate : ( a ) ( نباتیات ) داغ داغ ۔

Central : ( a ) L."centrum" | (١) مرکزی ؛ مرکز کا ؛ مرکز سے ؛ مرکز پر ؛ مرکز میں ؛ جس میں مرکز واقع ہو یا شامل ہو ؛ درمیانی ؛ وسطی ؛ متوسط ۔(٢) بنیادی ؛ ضروری ؛ خاص ؛ نمایاں ؛ سربرآوردہ ؛ ممتاز ۔ (٣) (عضویا ت) کسی اعصابی مرکز کا یا اس سے متعلق ۔(٤) ( علم الامراض ) اس اعصابی نظام سے متعلق جس میں دماغ اور حرام مغز واقع ہیں ۔

Central acceleration : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی اسراع ؛ ( طبیعیات ) مرکزی شرح رفتار ۔

Central account : ( n ) ( تجارت ) مرکزی کھاتا ۔

Central air escape : ( n ) ( لسانیات ) درمیانی ہوا نکاسی ۔

Central axis : ( n ) ( طبیعیات ، ریاضی ) مرکزی محور ۔

Central banking : ( n ) ( تجارت ) مرکزی بینک کاری ۔

Central conic : ( a ) ( ریاضی ) مرکزی مخروطی ۔

Central conicoid ( n ) ( ریاضی ) مرکزی مخروطی نما ۔

Central confidence interval : ( n ) ( شماریات ) مرکزی اعتمادی وقفہ ۔

Central consonant oral (vocoid) : ( لسانیات ) مرکزی مصمتہ نما ۔

Central cylinder : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی اسطوانہ ۔

Central disc : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی قرص ۔

Central ellipsoid : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی ناقص نما ۔

Central fire : ( n ) کارتوس کی ٹوپی پر گھوڑے کے گرنے سے داغا جاتا ہے ۔

Central force : ( n ) ( ریاضیات ) مرکزی قوت ۔

Central Government : ( n ) ( انتظامیہ ) مرکزی حکومت ۔

Central line : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی خط ۔

Central meaning : (n) | Also essential meaning | ( لسانیات ) ۔ اصل معنی ۔

Central meridian : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی نصف النہار ۔

Central moment : ( n ) ( شماریات ) مرکزی حرکت ۔

Central nervous system : ( n ) ( حیوانیات ) مرکزی عصبی نظام ۔

Central orbit : ( ریاضی ) مرکزی مدار ۔

Central planning: ( n ) ( تجارت ) مرکزی منصوبہ بندی ۔

Central point : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی نقطہ ۔

Central position : ( n ) ( ریاضی ) مرکزی مقام ۔

Central vowel : ( n ) ( لسانیات ) درمیانی مصوتہ ۔

Centrale : ( n ) [ L. ] ( علم التشریح ) os centrale کا اختصار : کلائی کی ہڈی ۔ ( حیوانیات ) مرکزیہ ۔

Centralism : ( n ) مرکزیت : نظام مرکزی ۔

Centralist : ( n ) مرکزیت پسند : مرکزی نظام کے حامی ۔

Centralist : ( n ) مرکزی نظام کی حمایت کرنے والا ۔

Centrality : ( n ) مرکزیت : مرکز پر : مرکز پرھونے کی حالت ۔

Centralization : ( n ) [ See next ] (۱) مرکزی نظام : مرکزیت ۔ (۲) مرکز پر لانےکا عمل : مرکز پر ھونا : مرکزیت کی حالت ۔

Centralize /- ise : ( v ) [ Perh. ad. F. "centraliser" ] (۱) مرکز پر آنا : مرکز پر لانا ۔ (۲) حکومت کو ایک مرکز پر لانا ۔ (۳) مرکزی نظام حکومت کو جاری کرنا ۔

Urban centralization : ( n ) ( سماجیات ) شہری ارتکاز ۔

Centralized : ( a ) مرکوز : مرکز بنایا ھوا ۔

Centralized vowel : ( n ) ( لسانیات ) مرکوز مصوتہ ۔

Centralizer : ( n ) مرکزی نظام حکومت کا حامی ۔

Centrally : ( adv ) بیچوں بیچ : درمیان میں : مرکز میں ۔

Centralness : ( n ) مرکز میں ھونے کی حالت : مرکزیت : وسطیت ۔

Centre / Center : ( n ) [ L. "centrum" ] (۱) وسطی نقطہ : بیچ کا نقطہ : مرکز : وسط ۔ (۲) گردش کا نقطہ : محور یا اس کی چول : خراد میں مخروطی شکل کا سہارا جو گردش کرنے والے حصے کو قائم رکھتا ھے : چول ۔ (۳) نقطہء ارتکاز یا انتشار : مبدا : قلب : وہ چیز جس کے گرد اور چیزیں جمع ھوں ۔ (٤) ( فنی اصطلاح ) منتظم : سرفراز : قائد : سر مرکز ۔ (٥) چاند ماری کا مرکز : چاند ماری کے مرکز پر نشانہ لگنا ۔ (٦) ( تعمیر ) گنبد یا محراب بنانے کے لئے لکڑی کا ڈھانچہ : گردہ ( خاکہ ) ۔ (۷) (فوج) قلب لشکر ' قلب ۔ (۸) زمین کا مرکز : زمین ۔ (۹) اعصابی مرکز ۔ (۱۰) Fenians ( آئرلینڈ کی سوسائٹی ) کا سرغنہ ۔ (۱۱) کسی چیز کا نقطہ' توازن یا حالت توازن ۔ (۱۲) قانون ساز اور دوسرے سیاست داں جو متوازن نظریہ رکھتے ھیں ۔ (۱۳) اسٹیج کا وسطی حصہ ۔ (١٤) کسی کھیل کا وہ کھلاڑی جو بیچ میں رھتا ھے ( خصوصاً فٹ بال میں ) : وسط سے پیچھے گیند کو پھینکنا ۔

Dead centre : ( n ) غیر متحرک مرکز۔

Head centre : ( n ) سرناظم : سر قائد ۔

Instantaneous centre : ( n ) ( طبیعیات ) فوری مرکز۔

Left centre / Left : ( n ) انتہا پسند جماعت : یساری جماعت : یساری ۔

Line of centres : ( n ) ( طبیعیات ) مرکزوں کا خط ۔

Radical centre : ( ریاضی ) مرکز جذری ۔

Right centre / Right : ( n ) قدامت پسند جماعت : یمنی جماعت : یمنی ۔

The centre : ( n ) ( سیاسیات ) قلب : وسطی یعنی اعتدال پسندوں کی جماعت ۔

Centre : ( v ) (۱) مرکز میں : مرکز پر : مرکز کے چاروں طرف یا مرکز کے گرد جمع ھونا : مرتکز ھونا : یکجا ھونا : مرکز کے گرد گھومنا ۔ (۲) مرکز میں رکھنا : مرکز کا نشان ڈالنا : مرتکز کرنا : مرکز معلوم کرنا ۔ (۳) مرکز میں ھونا یا مرکز کو آراستہ کرنا ۔ (٤) عدسوں یا آئینوں کو اس طرح ترتیب دینا کہ سب کے محور ایک ھوں ۔ (٥) بیچ کے کھلاڑی کی حیثیت سے کھیلنا (فٹ بال) ۔ (٦) ٹکٹوں وغیرہ میں اس طرح سوراخ کرنا کہ چاروں حاشیوں کی چوڑائی برابر ھو ۔

Centre adjunct : ( n ) ( لسانیات ) مرکزی ترمیمیہ ۔

Centre bit : ( n ) مرکز تراش برما : دائرہ تراش برما : ولایتی برما ۔

Centre board : ( n ) کشتی میں ھوا اوٹ تختہ ۔

Centre fire : ( n ) دیکھو central fire

Centre of acceleration : ( n ) ( ریاضی ) مرکز اسراع ۔

Centre of action : ( n ) ( طبیعیات ) مرکز عمل ۔

Centre of a fleet : ( n ) بحری بیڑے کا وسطی حصہ ۔

Centre of a higher curve : ( n ) وہ نقطہ جہاں دو قطر ملتے ہوں ۔

Centre of an army : ( n ) قلب فوج ؛ قلب لشکر ۔

Centre of attraction : ( n ) ( طبیعیات ) مرکز تجاذب ؛ (یعنی وہ مرکز جسکی طرف تمام اجسام بوجہ جاذبہ مائل ہوں ) ؛ ( مجازاً ) مرکز توجہ ؛ جالب توجہ ؛ (ریاضی) مرکزکشش ۔

Centre of bouyancy : ( n ) ( طبیعیات ) مرکز اچھال ؛ مرکز سبکی ۔

Centre of curvature : ( n ) مرکز انحنا ۔

Centre of gravity : ( n ) ( طبیعیات ) مرکز جاذبہ ؛ مرکز ثقل ۔

Centre of gyration : ( n ) مرکز تدویم ؛ وہ نقطہ جہاں اگر کسی گردش کرنے والی چیز کی پوری کمیت جمع کی جائے تو گردش کی رفتار یکساں رھےگی ۔

Centre of inertia : (n) = (centre of gravity) & (centre of mass) ( ریاضی ) مرکز جمود ۔

Centre of inversion : ( n ) ( ریاضی ) مرکز تعاکس ( طبیعیات ) مرکز تقلیب ۔

Centre of location : ( n ) ( شماریات ) مرکز وقوع ۔

Centre of mass : ( n ) ( طبیعیات ) مرکز کمیت ؛ (ریاضی) مرکز کمیت ( مقدار مادہ ) ۔

Centre of motion : ( n ) وہ نقطہ جوساکت ( غیر متحرک ) رھتا ھے جب کہ سب حصے متحرک ھوں ۔

Centre of oscillation : ( n ) (۱) مرکز نوسانی ۔ (۲) ( طبیعیات ) ڈولن مرکز ؛ ( ریاضی ) مرکز اھتزاز ۔

Centre of percussion : ( n ) کسی متحرک چیز کا وہ نقطہ جہاں تصادم سب سے زیادہ ھو ؛ ( ریاضی ) مرکز اخلال ۔

Centre of pressure : ( n ) (۱) کسی متحرک چیز کا وہ نقطہ جہاں پورا دباؤ ڈالا جاسکے اسی اثر کے ساتھ جو اس کے منقسم ھونے میں ھو ۔ (۲) ( طبیعیات ) داب مرکز ؛ ( ریاضی ) دباؤ کا مرکز ۔

Centre of reflection : ( n ) ( ریاضی ) مرکز انعکاس ۔

Centre of revolution : ( n ) ( ریاضی ) مرکز دوران ۔

Centre of similitude : ( n ) ( ریاضی ) مرکز مشابہت ۔

Centre of suspension : ( n ) ( طبیعیات ) مرکز تعلیق ۔

Centre of symmetry : ( n ) ( طبیعیات ) مرکز سمیٹری ۔

Centre of the tongue : ( n ) ( لسانیات ) وسط زبان ۔

Centre piece : ( n ) وہ چیز جو آرائش کے لئے میز پر رکھتے ھیں ؛ میز آرا ۔

Centre second : ( n ) گھڑی میں سیکنڈ بتانے والی سوئی ۔

Centre rail : ( n ) بیچ کی پٹری جو پٹریوں کے بیچ میں ڈالی جائے تاکہ پہاڑی ریلوں کا دندانہ دار پہیہ چل سکے ؛ بیچ کی پٹری ۔

Centred / Centered : ( a ) (۱) مرکز رکھنے والا ۔ (۲) بیچ میں رکھا ھوا ؛ برابر حاشیوں والا۔

Centreless : ( a ) لامرکز ؛ بے مرکز ۔

Centremost : ( a ) مرکز سے قریب ترین ۔

Centric : ( a ) [ Gr. "kentrikos" ] (۱) بیچ کا ؛ متوسط ؛ مرکزی ؛ درمیانی ؛ درمیان میں قائم اعصابی مرکز سے متعلق یا اس مرکز کا ۔ (۲) مکانی رشتہ کے متعلق خصوصاً دانتوں کا باھمی ارتباط ۔

Centric : ( n ) [ Gr. "kentrikos" ] ایک دائرہ جس کا مرکز زمین ھو ۔

Centrically : ( adv ) بیچوں بیچ ؛ درمیان میں ؛ مرکزمیں ۔

Centricity : ( n ) مرکز پر ؛ مرکز میں ھونا ؛ تمرکز ۔

Centrifugal : ( n ) [ mod. L. "centifugus" ] (۱) جو مرکز سے بھاگنے یا بھاگنے پر مائل ھو ؛ مرکز گریز ؛ متباعد المرکز ؛ متنفر المرکز ۔ (۲) (طبیعیات) بر مرکز۔ (۳) (عضویات) اعصابی مرکز سے باھر جانے والا ؛ بیروں بر ؛ باھر آنے والا ۔

**Centrifugal force : ( n )** وہ قوت جس سے کسی مرکز پر گھومتا ہوا جسم مرکز سے دور ہو ؛ مرکز گریزقوت ؛ قوت متباعد المرکز ؛ قوت متنفر المرکز ؛ قوت ہاربہ ؛ قوت دافعہ ؛ مرکز سے دفع کرنےوالی قوت ؛ مرکز گریز قوت ؛ قوت نابذہ ۔

**Centrifugal inflorescence : ( n )** ( نباتیات ) پودوں کے اوپر چوٹی کے پھولوں کا پہلے مہکنا اور بعد میں بیچ والوں کا یہاں تک کہ جڑ کے پاس والے پھول کھلیں ؛ مرکز گریز ازھار : مرکز گریز نظام گل ۔

**Centrifugal machine : ( n )** مرکز گریز مشین ۔

**Centrifugal method : ( n )** ( طبیعیات ) برمرکز طریقہ ۔

**Centrifugal pump : ( n )** گھومنے والا پمپ جس میں سیال ایک مرکز سے باھر اور اوپر کی طرف نکلتا ھے ۔

**Centrifugal tendency : ( n )** مرکزگریزھونے کا میلان ؛ مرکز گریز میلان ۔

**Centrifugally : ( adv )** مرکز گریزانہ ۔

**Centrifuge : ( a ) [ F. ]** ( ریاضی ) مرکز گریزہ ؛ گردشی حرکت کے ذریعہ دودھ سےمکھن الگ کرنے کی مشین ۔

**Centrifugence : ( n )** مرکز گریزقوت ، میلان یا عمل ۔

**Centrifuging : ( n )** ( ریاضی ) مرکز گریزی ۔

**Centring / Centering / Centreing : ( n )** ( کامرس ) بیچوں بیچ لانا ۔

**Centring dipthong : ( n )** (لسانیات) درمیانی دوھرا مصوتہ ۔

**Centring scale : ( n )** ( تجارت ) سینٹرنگ اسکیل ۔

**Centripetal : ( a ) [ mod.L. "centripetus" ]** (۱) مرکز کی طرف مائل ؛ مرکز جویا در مرکز ؛ جاذب المرکز ؛ مائل المرکز ؛ جاذبہ مرکزی - (۲) ( نباتیات ) درمرکزیہ ۔ (۳) ( حیاتیات ) باھر سے اندر کی طرف جانے والا ۔ (٤) ( اعصاب ) اندر کی طرف جانے والا ۔

**Centripetal acceleration : ( n )** ( طبیعیات ) مرکز جو اسراع ۔

**Centripetal force : ( n )** مرکز جو قوت : قوت مائل المرکز؛ قوت جاذب المرکز ؛ قوت جاذبہ ؛ قوت مرکزی ؛ (ریاضی) مرکز جو قوت ۔

**Centripetal inflorescence : ( n )** مرکز جو ازھار ؛ مرکز جو نظام گل ۔

**Centripetal machine : ( n )** مرکز جو مشین ۔

**Centripetal tendency : ( n )** مائل المرکز ھونے کا میلان ۔

**Centripetally : ( adv )** مرکز جویانہ ۔

**Centripetence : ( n ) [ L."centripetentia"]** مرکز جو حرکت یا عمل ۔

**Centripetency : ( n )** مرکزجوئی ۔

**Centrism : ( n )** مرکزیت ۔

**Group centrism : (n)** ۔ ( سماجیات ) جماعتی مرکزیت

**Centrist : ( n ) [ F. ]** (۱) معتدل ۔ (۲) فرانس کی سیاسی جماعت ( Centre ) کا رکن : مرکزی ۔

**Centro - : [ Comb. f. L. "centrum" ]** نیم جزو ترکیبی بمعنی " مرکز/ مرکزی " ۔

**Centro sphere :** ( حیوانیات ) مرکزی کرہ ۔

**Centrobaric : ( a )** مرکز ثقل سے متعلق یا اس کو معلوم کرنے کے متعلق ۔

**Centroclinal : (a)** (ارضیات) ایک مرکز کی طرف جھکا ھوا ۔

**Centrode : ( n )** مرکز ھندسی ۔

**Centroid : ( n )** مرکز ھندسی ؛ (ریاضی) مرکز وسطانی ۔

**Centroid method : ( n )** ( شماریات ) طریقہ مرکزیت ۔

**Centrolinead : ( n )** ( اقلیدس ) ایک قسم کا آلہ جس سے رسائی سے دور نقطوں تک خط کھینچا جاتا ھے ۔

**Centrolineal : ( a )** ایسے خطوں سے متعلق جو ایک نقطہ پر ملتے ھوں یا رجوع کرتے ھوں ۔

**Centronote : ( n ) [ Gr. "kentron + notos" ]** مچھلی کی ایک قسم جس کی پیٹھ پر آگے کی طرف جھکا ھوا کانٹا ھوتا ھے ۔

Centrosome : ( حیوانیات ) مرکزی جسم ۔

Centrostaltic : ( a ) ریڑھ کے مرکز میں اعصابی قوت کا عمل ۔

Centrum : ( n ) [ Gr. "kentron" ] (۱) فقری جانوروں کا جسم ۔ (۲) کھوکھلے تنوں والے پودوں میں ہوا کی مرکزی جگہ ۔ (۳) وہ نقطہ ، لکیر یا جگہ جہاں سے زلزلے کی لہر شروع ہوتی ہے ۔

Centum : ( n ) [ L. ] سو ؛ صد ۔

Centum : ( a ) انڈو یورپی زبان کے خاندان کا ایک حصہ ۔

Centum tongue : ( n ) ( لسانیات ) کینٹم زبان ۔

Centumvir : ( n ) [ Pl. centumviri L. "centum" + vi ] (۱) رومی دیوانی عدالت کے تقریباً سو ججوں یا جیوریوں میں سے ایک ۔ (۲) (تاریخ ) قدیم رومی عدالت ۔

Centumviral : (a) رومی سو ججوں میں سے ایک کے متعلق ۔

Centumvirate : ( n ) رومی ججوں یا جیوریوں کا عہدہ ؛ رومی تمام جج ؛ سو آدمیوں کی ایک جماعت ۔

Centuple : ( a ) [ L." Centuplus" ] صد چنداں ؛ سوگنا ؛ صد برابر ۔

Centuple / Centuplicate : ( v ) سو گنا کرنا ؛ سو سے ضرب دینا ؛ سو نقلیں کرنا یا لینا ۔

Centuplicate : ( a & n ) سو گنا ؛ سو نقلیں ۔

Centuplication : ( n ) سو گنا کرنا ؛ سو سے ضرب دینا ۔

Centurial : ( a ) [ L. "centuria" ] سو سال سے متعلق ؛ سو سال کا ؛ صدی کا آغاز ۔

Centuriation : ( n ) ( تاریخ ) سو سو میں تقسیم کرنا ۔

Centuriator : ( n ) [ L. "centuriatus" ] (۱) سولہویں صدی عیسوی کے پروٹسٹنٹ علما جنھوں نے کلیسا کی تاریخ تیرہ جلدوں میں تیار کی اور ہر جلد ایک ایک صدی کے متعلق تھی ۔ (۲) وہ مورخ جو عہدوں کو یا وقت کو صدیوں میں تقسیم کرتا ہے یا وقت کا امتیاز صدیوں میں کرتا ہے ۔

Centuried : ( a ) صدیوں پرانا ۔

Centurion : ( n ) رومی فوج کا سردار جس کے ماتحت سو ( ۱۰۰ ) جوان رہتے تھے ۔

Century : ( n ) [ L. "centuria" ] (۱) ( رومی تاریخ ) سو جوانوں کا دستہ ۔ (۲) رائے دہی کے لئے سیاسی حلقہ ۔ (۳) کسی چیز کا سو ، صد ، صدی ( خصوصاً کرکٹ کھیل کے سو ( ۱۰۰ ) رن ۔ (٤) صد سال ؛ سو برس ؛ صدی (خصوصاً عیسوی صدی) ۔ (۵) صد سالہ زمانہ ؛ مسلسل سو برس ؛ صدی ۔ (٦) ( مجازاً) سو آدمیوں کی کوئی جماعت ۔ (۷) (جمع میں ) سولھویں صدی عیسوی کے پروٹسٹنٹ علما کی تاریخ کلیسا ۔ (۸) سو پاؤنڈ یا سو ڈالر ۔

Century plant : ( n ) ایک قسم کا امریکی پودا جس میں بہت برسوں کے بعد پھول آتے ہیں اور اس کے بعد وہ پودا مرجھا جاتا ہے ۔

Century writer : ( n ) دیکھو Centuriator

Ceorl : ( n ) [ OE. ] اینگلو سیکسین عہد میں سب سے نیچے طبقے کا آزاد آدمی ۔

Cepe : ( n ) [ F. "cepe" ] سماروغ ؛ ککرمتا ؛ سانپ کی چھتری ۔

Cephalalgic : (a ) [ See "cephalalgy " ] درد سر یا اس سے متعلق ؛ درد سر میں مبتلا ۔

Cephalalgic : ( n ) [ See next ] درد سر کی دوا ۔

Caphalalgy : ( n ) [ L. "cephalalgia" ] درد سر ۔

Cephalanthium : ( n ) [ Gr. "kephle + anthos" ] ( نباتیات ) گل سر ۔

Cephalaspis : ( n ) [ Gr. "kephale + aspis" ] متحجر مچھلیوں کی ایک قسم جو اولڈ ایڈ سینڈ استون میں پائی گئی ۔

Cephalate : ( n ) [ Gr. "kephale" + - ATE ] نمایاں سر والا صدف ۔

Cephalic : ( a ) [ Gr. " kephalikos" ] (۱) سر کا ؛ سر سے متعلق ؛ راسی ؛ سر کے نزدیک ؛ سر بھر ؛ سر میں ۔ (۲) سر کی بیماری کو ٹھیک کرنے والا ۔

Cephalic : ( n ) مقوی دماغ ؛ دوائے درد سر ۔

Cephalic index : ( n ) سر کی لمبائی اور چوڑائی کا تناسب ۔

Cephalic vein : ( n ) بازو کی رگ ۔

Cephalically : ( adv ) سر کے بارے میں ۔

Cephalitis : ( n ) [ Gr. "kephale" + - ITIS ] دماغ اور اس کی جھلی کا ورم ۔

Cephalization : ( n ) [Gr. "kephale" ] دماغ کی ترقی اور اس کے جسم پر حاوی ہونے کی حد کے لئے Dans کی ایک اصطلاح ۔

Cephalized : ( a ) ترقی یافتہ دماغ والا ۔

Cephalo - : ( comb.) [ Comb. f. Gr. "kephale" ] نیم جزو ترکیبی بمعنی سر ۔

Cephalo-extractor : ( n ) بچے کی پیدائش میں اس کا سر پکڑ کر نکالنے کا آلہ ۔

Cephalocathartic : ( n ) دماغ کی اصلاح کرنے والا ۔

Cephalocaudal gradient : ( n ) ( فلسفہ و نفسیات ) سر سے دم تک ڈھال کا تناسب ۔

Cephalocele : ( n ) سر کی رسولی ۔

Cephaloid : ( a ) [ Gr. " kephaloides" ] سر کی شکل کا ۔

Cephalology : ( n ) علم سر شناسی ۔

Cephalometer : ( n ) [ Gr. ] (۱) سر کو ناپنے کا آلہ جو پہلے پیدائش کے وقت جنین کے سر کو ناپنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) زندہ سر کو ناپنے کا آلہ ۔

Cephalometry : ( n ) سر پیمائی کا علم ؛ علم قیاس الراس ۔

Cephalophorous : ( a ) [ Gr. ] نمایاں سر والے صدف کا وصف ۔

Cephalopod : ( n ) [ f. CEPHALOPODA ] ( حیوانیات ) سرپایہ ؛ صدفوں کی ایک قسم جن کے پاؤں سر پر لگے ہوں جیسے گھونگا ۔

Cephalopoda : (n) [Gr.] (حیوانیات) گھونگے وغیرہ کی ایک اعلیٰ جنس جن کے پاؤں سر پر ہوتےہیں ۔

Cephalopodal / Cephalopodic / Cephalopodous : ( a ) گھونگے کا یا اس سے متعلق ۔

Cephalopodan : ( a ) دیکھو Cephalopodal

Cephalopodan : ( n ) دیکھو Cephalopoda

Cephalopterous : ( a ) [ Gr. ] کلغی دار سر والا ؛ پروں یا بازووں والے سر والا یا سر کا ۔

Cephalostat : ( n ) [ Gr. ] سر کا سہارا ۔

Cephalothoracic : ( a ) [ See next ] سر اور سینہ ملے ہوئے جانوروں کا یا ان سے متعلق ۔

Cephalothorax : ( n ) [ Gr. "kephale" + THORAX ] سر اور سینہ ملے ہوئے جانور جیسے کیکڑا ، مکڑی وغیرہ ۔

Cephalotime : ( n ) [ Gr. ] جنین کے سر کاٹنے کا آلہ ۔

Cephalotomy : ( n ) سر کی تشریح ۔

Cephalotribe : ( n ) [ Gr. ] جنین کے سر کو کچل دینےکا آلہ ۔

Cephalotripsy : وضع حمل کی دشواری کی حالت میں جنین کا سر کچل دینے کی جراحی ۔

Cephalous : ( a ) دیکھو Cephalate

Cephalous : (suff.) لاحقہ خصوصاً لسانیاتی اصطلاحات کا بمعنی سر والا ۔

Rechycephalous : ( a ) چھوٹے سر والا ؛ خرد سر ۔

Cepheid : ( n ) [ Gr. ] مرتعش ہونے والے ستاروں میں سے ایک جن کی روشنی میں تبدیلیاں باضابطہ ہوتی ہیں ۔

Ceraalba : ( n ) [ NL. ] سفید بنایا ہوا موم ۔

Ceraceous : ( a ) [ L. "cera" ] موم جیسا ؛ موم کا ۔

Ceraflava : ( n ) [ NL. ] زرد موم جس کو سفید نہیں بنایا گیا ہو ۔

Cerago : ( n ) [ L. "cera" ] زرگل اور شہد جس کو شہد کی مکھیاں کھاتی ہیں ۔

Ceral : ( a ) [ f. "Cere" ] بعض پرندوں کی چونچ کی موم جھلی سے متعلق ۔

Ceral : ( a ) [ L. "cera" ] موم سے متعلق ۔

Cerambycidae : ( n ) [ NL. ] بھونرے کا ایک خاندان ۔

Ceramic : ( a ) ( also keramic ) [ Gr. "keramikos" ] (۱) فن کوزہ گری ؛ سفل گری ؛ خزافی ؛ کمہاری کے متعلق ۔(۲) ( جمع میں ) فن کوزہ گری ؛ سفال گری ؛ کمہاریات ؛ خزافیات ۔

Ceramic expert : ( n ) ( انتظامیہ ) ماہر سفال گری ؛ ماہر گل کاری ۔

Ceramic industry : ( n ) ( کیمیا ) صنعت کوزہ گری ۔

Ceramic insulator : گلی ؛ سفالی ؛ غیر موصل ۔

Ceramist : ( n ) سفال گر ؛ کوزہ گر ؛ خزاف ؛ ماہر خزافیات ۔

Ceramography : ( n ) سفالیات کا مطالعہ ۔

Cerargyrite : ( n ) [ improp. f. Gr. " keras + argyros" ] سلور کلورائیڈ ؛ ایک قسم کی معدنی شے جو سفید یا ہلکے زرد یا خاکستری رنگ کی ہوتی ہے اور روشنی میں یا گلنے سے سیاہ ہوجاتی ہے ۔

Cerasin : ( n ) [ L. "cerasus" + IN ] چیری یا دوسرے درختوں کے گوند کا ناقابل تحلیل حصہ ۔

Cerastes : ( n ) [ Gr. "kerastes" ] ایک قسم کا زہریلا سانپ جس کی دونوں آنکھوں کے اوپر سینگ کی قسم کا ابھار ہوتا ہے ۔

Cerastium : ( n ) [ Gr. "kerastes" ] چھوٹے پودوں کی قسم جس میں چھوٹے سفید پھول ہوتے ہیں ۔

Cerasus : ( n ) [ NL. ] جھاڑیوں یا درختوں کی ایک نوع جس میں چیری وغیرہ شامل ہیں ۔

Cerate : ( n ) [ Gr. "kerotos" ] روغن موم ؛ موم روغن ؛ مرہم ۔

Cerated : ( a ) موم میں لپٹا ہوا ۔

Ceratiidae : ( n ) [ NL. ] گہرے سمندر میں پائی جانے والی مچھلیوں کا خاندان جن کا رنگ سیاہ ہوتا ہے اور جن کے نر چھوٹے ہوتے ہیں اور مادہ کے جسم یا سر ملحق رہتے ہیں ۔

Ceratinous : ( a ) [ Gr. "keratinos" ] سینگ نما ۔

Cerato - : ( comb. ) [ Comb. f. Gr. "keras","krat" ] جزو ترکیبی بمعنی " سینگ " "سینگدار " " قرنیہ " ۔

Cerato-branchial : (a) [Gr.] مچھلیوں اور جل بھو سیا کے گلپھڑے کے حصوں کا وصف ۔

Ceratocele : (n) [Gr.] آنکھ کے قدنیہ کی رسولی ۔

Ceratodus : (n) [NL.] (حیوانیات) سیراٹوڈس ۔

Ceratohyal : (n) کرکری ہڈی جو زبان کی جڑی ہڈیوں کا ایک حصہ ہوتی ہے ۔

Ceratophilus : [NL."cerat+phyllum"] پسّو کی ایک قسم جو عموماً چڑیوں میں پائی جاتی ہے ۔

Ceratophyllum : (n) [NL."cerat+phyllum"] بے جڑ اور پتلے تنے کے آبی پودوں کی ایک قسم ۔

Ceratoplasty : (v) [Gr.] مصنوعی قرنیہ بنانا۔

Ceratopogonidae : (n) [NL." ceratopogon + idae"] ایک چھوٹی لمبی ٹانگوں اور دو پر والی مکھیوں کی ایک قسم جو آدمی ، جانوروں اور چڑیوں کو کاٹتی ہے ۔

Ceratorhine : (n) [NL."ceratorhinus"] ایک قسم کا دو سینگوں والا گینڈا جس کے نیچے کے دانت بڑے ہوتے ہیں ۔

Ceratostomataceae : (n) [ML. "ceratostoma"] سماروغ کی ایک نوع ۔

Ceraun-/Cerauno - : [Comb. f. Gr. "keraunos"] جزو ترکیبی بمعنی "رعد" ۔

Ceraunics : (n) [Gr. "keraunos" + - ICS] طبیعیات کا وہ شعبہ جو حرارت اور برقیات کے متعلق ہوتا ہے ۔

Ceraunogram : (n) برق نگار آلے کے ذریعہ اندراج ۔

Ceraunograph : ( n ) ایک آلہ جو رعد اور بجلی کی کڑک اور چمک کو بالترتیب اندراج کرتا ہے ؛ برق نگار ۔

Ceraunomancy : ( n ) رعد و برق کے ذریعہ پیشین گوئی ۔

Ceraunophone : ( n ) آواز کی لہروں کو ریکارڈ کرنے کا آلہ ۔

Ceraunoscope : ( n ) [ Gr. "keraunoskopion" ] ایک مشین جو قدیم زمانے میں لوگ رعد و برق کی نقل کرنے میں استعمال کیا کرتے تھے ۔

Elimination of chance : ( نفسیات و تعلمیات ) اخراج اتفاقات ۔

Law of chance : ( نفسیات و تعلمیات ) قانون اتفاقات ۔

On the chance : بخیال امکان ؛ امید پر ۔

The main chance : دولت مند بننے کا موقع ۔

To stand a good/ fair chance : زیادہ امید ہونا ؛ زیادہ موقع ہونا ۔

To take one 's chance : قسمت آزمائی کرنا ؛ قسمت آزمانا ۔

Chance : (a) اتفاقی ؛ تصادفی ؛ امکانی ۔

Chance : (adv) اتفاق سے ؛ اتفاقاً ۔

Chance : (v) (۱) ( متروک ) واقع ہونا ؛ وقوع میں آنا ؛ صادر ہونا ، حادث ہونا ؛ وارد ہونا ۔ (۲) قسمت آزمائی کرنا ؛ جوکھم اٹھانا ۔

Chance child : (n) حرامی لڑکا ۔

Chance companion : (n) اتفاقی ساتھی ۔

Chance-medley : (n) [AF.,"Chance medlee"] (۱) (قانون) ( فعل ) قتل ؛ خطا ( جو بالکل بےارادہ نہ ہو ) ۔ (۲) بے احتیاطی ؛ بے خبری ۔ (۳) امر تصادفی ؛ غیر ارادی ؛ جرائم اتفاقی ۔

Manslaughter by Chance-medley : قتل غیر عمد ؛ قتل تصادفی ۔

Chance meeting : (n) اتفاقی ملاقات ۔

Chance sown tree : (n) خود رو درخت ۔

Chance upon : اتفاقاً ملنا ؛ اتفاقیہ پالینا ؛ آ پڑنا ۔

Chance variation : (n) اتفاقی تبدیلی ؛ اتفاقی تغیر ۔

Chanceable : (v) اتفاقی ؛ غیر متوقع ۔

Chanceableness : (n) اتفاق ؛ تصادف ۔

Chanceably : (adv) اتفاقاً ؛ بطور اتفاق ؛ اتفاقیہ ۔

Chanceful : (a) اتفاقی ؛ اتفاقات سے پر ؛ حادثات سے پر ۔

Chancefully : (adv) اتفاقات سے بھرے ہوئے انداز میں ؛ حادثات سے بھرے ہوئے طور پر ۔

Chancel : (n) [L."cancelli"] انگریزی گرجا یا کلیسا کا مشرقی حصہ جہاں پادری کھڑا ہوتا ھے اور جس کے گرد کٹہرا ہوتا ھے ؛ صدر کلیسا ؛ ہر عمارت کی مخصوص جگہ ۔

Chancel-table : (n) صدر کلیسا کا ٹیبل ؛ عشائے ربانی کی میز ۔

Chancelled : (a) صدر کلیسا میں کھڑا ہوا یا صدر کلیسا رکھنے والا ۔

Chancellery/-ory : (n) [OF."chancelier"] (۱) عہدہ وزارت کا دفتر، عملہ ؛ دیوان وزارت ؛ باب حکومت ۔ (۲) سفارت یا قونصل خانہ کا دفتر ۔ (۳) دفتر سفیر ؛ دفتر نمائندگی ۔ (٤) رتبہ اور مقام صدر اعظم یا رئیس دانش گاہ ۔ (٥) وہ مکان یا کمرہ جہاں سفیر یا صدر اعظم کا دفتر ہو ۔ (٦) (تاریخ) دیوان عدالت ۔

Chancellor : (n) [L."Chancellarius"] (۱) وزیر ؛ مشیر ؛ وکیل ملک ؛ رئیس وزرا ؛ رئیس دانش گاہ ؛ سر دبیر وزارت ۔ (۲) کسی جامعہ یا یونیورسٹی کا افسر اعلیٰ ؛ امیر جامعہ ؛ چانسلر ۔ (۳) ( جرمنی ، آسٹریا وغیرہ ) وزیراعظم ؛ صدر اعظم ۔

Lord Chancellor / Lord High Chancellor : =(Chancellor of England) دارالامرا کا میر مجلس ؛ عدالت مرافعہ کا میر مجلس ؛ قاضی القضات ۔

Pro Chancellor : پرو چانسلر ۔

Pro-vice Chancellor : پرو وائس چانسلر ۔

Vice Chancellor : نائب امیر جامعہ ؛ یا نائب شیخ الجامعہ ؛ وائس چانسلر ۔

Chancellor of bishops or diocese : اسقف کا قانونی مشیر ۔

Chancellor of Duchy of Lancaster : حکومت کا کارکن ( قانوناً بادشاہ کا نائب ) ؛ بحیثیت ڈیوک آف لنکاسٹر ؛ اکثر وہ وزیر کابینہ جو بغیر قلم دان کے ہوں ۔

Chancellor of England : دارلامرا کا میر مجلس ؛ عدالت مرافعہ کا میر مجلس ؛ قاضی القضات ۔

Chancellor of Garter or other order : وہ افسر جو کمیشنوں وغیرہ پر مہر کرے : مہر بردار ۔

Chancellor of the Exchequer : وزیر مالیات : (تجارت) وزیر خزانہ ۔

Chancellorate / Chancellorship : (n) صدارت عظمی : وزارت عظمی : وزارت خزانہ ۔

Chancery : (n) [f. CHANCELLERY] (۱) لارڈ چانسلر کی عدالت ۔ (۲) محافظ خانہ ۔ (۳) مقام یا عہدہ صدارت عظمی : وہ دفتر یا کمرہ جس میں وزارت عظمی ہو ۔ (٤) (انگلستان میں) مقام وزارت مالیات ۔ (۵) (انگلستان) دفتر مہر دار سلطنتی : مقام ریاست دانش گاہ ۔ (٦) کشتی کا داؤ پیچ جس میں حریف کی گردن بغل میں آجائے ۔

Chancery letter : (n) چانسلر مراسلہ ۔

Chancewise : (adv) اتفاقی طور پر ۔

Chanciness : (n) [f. CHANCY] خوش بختی : ہوشیاری ۔

Chancere : (n) [L."Cancer"] گرمی کا گھاؤ : شانکی : آتشک کا گھاؤ : سفلس ۔

Chancriform : (a) گرمی کے گھاؤ کے مانند ۔

Chancroid : (n) شانکر مانند : آتشک مانند : آتشک کے گھاؤ کی طرح ۔

Chancrous : (a) سفلسی : آتشکی ۔

Chancy : (a) [f. CHANCE] (۱) خوش بخت : مایہ خوش بختی : اتفاقی : تصادفی ۔ (۲) نامعین : نا مطمئن ۔

Chandelier : (n) [F. See CHANDLER] (۱) شیشے کا جھاڑ : فانوس : چہل چراغ : چل چراغ : شمع دان ۔ (۲) (فوج) وہ چوبی چوکھٹا جو لکڑیوں کے گھٹے سے بھرا ہو اور کمانی بنانے میں اڑا لگایا جائے ۔

Chandler : (n) [AF."Chandeler"] (۱) شمع ساز : شمع فروش : بتی بیچنے والا : بتی فروش : بتی والا : روغن : بتی : صابن وغیرہ بیچنے والا ۔ (۲) بنیا بقال ۔

Corn-Chandler : (n) غلّہ فروش ۔

Ship-Chandler : (n) جہاز کا سامان مثل رسی : بادبان وغیرہ بیچنے والا ۔

Chandlery : (n) (۱) شمع فروشی : بقالی : شماعی ۔ (۲) شمع رکھنے کی جگہ : شمع خانہ ۔ (۳) روشنی بخش مواد ۔

Chandoo/-du : (n) [Hindi] چنڈو : چانڈو : افیم : افیون ۔

Chanfrin : (n) [F."Chanfrein"] گھوڑے کے سر کے آگے کا حصہ ۔

Chang : (n) [imit.] بلند اور نا مفہوم آواز : داد و فریاد : شوروغل : ہنگامہ ۔

Chang : (n) ایک قسم کی جو کی شراب ۔

Changar : (n) بوجھ ڈھونے والی عورت ۔

Change : (n) [OF."change"] (۱) بدل : تبدیلی : الٹ پلٹ : تغیر : فرق : انقلاب : اختلاف : دگرگونی ۔ (۲) ایک کے بدلے دوسری چیز رکھنا : تبادلہ : مبادلہ : ادلا بدلی ۔ (۳) چاندبدل : چاند کا گھٹاؤ بڑھاؤ : تحویل قمر (خصوصاً ہلال کےلئے) ۔ (٤) سودا لینے کے بعد بقیہ رقم ۔ (۵) ریزگاری : خردہ ۔ (٦) وہ مقام جہاں سوداگر و مہاجر ملتے ہیں : ساہو کارہ : بازارمبادلات ۔ (۷) (عامیانہ) معاوضہ : عوض ۔ (۸) تغیر آہنگ : تعدیل صدا ۔ (۹) (اسکاٹستان) شراب خانہ ۔ (۱۰) تنوع ۔ (۱۱) تبدیل آب و ہوا ۔

For a change : تبدیل آب و ہوا ۔

On change : ساہوکاری میں ۔

To ring the changes : : گھنٹی بجانا : گھنٹی کا بجنا : گھنٹی بجانے کے مختلف طریقے : باج بدل گھنٹی بجانا : (مجازاً) کوئی جتن نہ چھوڑنا : کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھنا ۔

To take the change out of / To take one 's change out of :
کسی سے اپنا عوض ، بدلہ ، انتقام لینا ۔

Change : (v) (۱) بدلنا : ادلا بدلی کرنا : تبدیل کرنا : بدل دینا : تغیر کرنا : تغیر و تبدل کرنا : عوض کرنا : دگرگوں کرنا : مبدل کرنا : بدل جانا ۔ (۲) پیچھا چھڑانا ۔ (۳) بھنانا : توڑانا : خردہ کرنا : ایک سکے کو دوسرے سکے میں بدلوانا : مبادلہ کرنا : معاوضہ کرنا ۔ (٤) جوڑا بدلنا ۔ (۵) دست بدست جانا : ایک ہاتھ سے دوسرے کے ہاتھ میں یا ایک کے پاس سے دوسرے کے پاس جانا ۔ (٦) لینا دینا : داد وستد کرنا ۔ (۷) متغیر ہونا ۔ (۸) چاند کا نئی ہیئت میں آنا خصوصاً بصورت ہلال نمودار ہونا ۔ (۹) لباس تبدیل کرنا ۔ (۱۰) ایک کو چھوڑ کر دوسرے کو لینا ۔ (۱۱) منتقل ہو جانا ۔

Change of meaning : معنی کی تبدیلی -

Regular change of meaning : ( لسانیات ) معنی کی مستقل تبدیلی -

Singular change of meaning : (لسانیات) معنی کی واحد تبدیلی -

Change of momentum : (طبیعیات ) مقدار حرکت کی تبدیلی -

Change of order (طبیعیات) تبدیلی ؛ تبدیلی ترتیب -

Change of state : (طبیعیات ) تبدیلی حالت -

Change of voyage : (تجارت ) بحری سفر کی تبدیلی -

Change over period : (تجارت و معاشیات ) تبدیلی میعاد -

Change-slip : (n) ( انتظامیہ ) تبدیلی کی پرچی -

Change-wheel : (n) مشین کا ایک پرزہ -

Changeability : (n) تغیر پذیری ' تلّون ؛ بے ثباتی ؛ ڈھل مل پنا -

Changeable : (a) (۱) بے قرار ؛ غیر مستقل ؛ بے ضابطہ ؛ بے ثبات ؛ متغیر ؛ متبدل ؛ متلون ؛ ڈھل مل ؛ نا پائدار ؛ بے قاعدہ - (۲) تبدیل پذیر ؛ تغیر پذیر ؛ قابل تبدیل -

Changeableness : (n) تلون ؛ تغیر ؛ تبدیلی ؛ نا پائداری ؛ بے ثباتی -

Changeably : تغیر پذیری سے ؛ بے ثباتی سے ؛ متلون مزاجی سے -

Changeful : (a) کبھی کچھ کبھی کچھ ؛ متلوّن ؛ نا معین ؛ بے ثبات ؛ متغیر -

Changefully : (adv) بے ثباتی سے ؛ بے قراری سے ؛ تلوّن سے -

Changefulness : (n) بے ثباتی ؛ تلون ؛ ناپائداری ؛ بے قراری ؛ تبدیل پذیری -

Changeless : (a) بغیر تبدیلی کے ؛ غیر متبدل ؛ پائدار ؛ بلا انقلاب ؛ برقرار ؛ راسخ ؛ ثابت ؛ استوار -

A changeless purpose : عزم راسخ -

To change arms : رائفل کو ایک کندھے سے ہٹا کر دوسرے کندھے پر رکھنا -

To change colour : چہرے کا رنگ بدل جانا ؛ رنگ فق ہونا ؛ رنگ زرد (پڑنا) ؛ شرما جانا -

To change front : دلیل میں پہلو بدلنا ؛ محاذ بدلنا -

To change hand / To change a horse : گھوڑے کے سر کو دائیں بائیں کرنا -

To change hands : ایک کے قبضہ سے دوسرے کے قبضہ میں چلا جانا -

To change one 's condition : شادی کرنا -

To change one 's mind : اپنی رائے بدلنا ؛ ارادہ بدل دینا ؛ نئی تدبیر یا رائے اختیار کرنا -

To change one 's note or tune : دھیما پڑ جانا ؛ سرد پڑ جانا ؛ غمگین ہو جانا -

To change one 's spots : روش بدل دینا -

To change sides : پہلو بدل دینا ؛ محاذ بدل دینا -

To change step/ foot / feet : کوچ کرتے وقت طبل کی آواز پر پاؤں اٹھانا -

To change to / into / from : تغیر کرنا ؛ بدل دینا -

To change trains : (۱) ایک ریل گاڑی چھوڑ کر دوسری گاڑی پر سوار ہونا -(۲) (مجازاً ) پہلو بدل دینا ' جانب بدل دینا -

To chop and change : خرید و فروخت کرنا ؛ بار بار تبدیلی کرنا ؛ تغیر وضع کرنا -

Change-house : (n) (۱) ( اسکاٹستان ) وہ مقام جہاں گھوڑے تبدیل کرکے دوسرے گھوڑے پر سوار ہوتے تھے -(۲) وہ مقام جہاں کان میں کام کرنےوالےاپنے کپڑے تبدیل کرتے ہیں -

Change of axes : تبدیلی محاور ؛ محور -

Change of clothes : کپڑوں کا فاضل جوڑہ -

Change of colours : رنگوں کی تبدیلی ؛ تبدیلی رنگ -

Change of life : سنِ یاس ؛ عورتوں کی ماہواری یعنی حیض بند ہونا -

**Changelessly : (adv)** پائداری سے : ثابت قدمی سے : بغیر بدلے ۔

**Changelessness : (n)** پائداری : ثبات : تغیر نا پذیری ۔

**Changeling : (n) [dim. of CHANGE]** (۱) وہ چیز یا بچہ جو چوری چھپے کسی بچے یا چیز سے بدل لیا جائے خصوصاً وہ بچہ جو پریاں کسی انسانی بچے کے عوض ڈال جاتی ھیں : بدلا ھوا بچہ : بچہ عوض ۔ (۲) مرتد : وہ عیسائی جو مسلمان ھو گیا ھو : ڈھل مل یقین آدمی ۔ (۳) بے وقوف آدمی : سادہ لوح : کند ذھن ۔

**Changer : (n)** (۱) بدل دینے والا : تغیر کرنے والا ۔ (۲) صراف : خردہ کرنے والا ۔ (۳) وہ جو چیزوں کی شکل بدل دے ۔ (٤) متلون المزاج : بے ثبات آدمی ۔

**Chank : (n) [Hindi]** سنکھ : ناقوش ۔

**Channel : (n) [L."Canalem"]** بہتے پانی کا قدرتی یا مصنوعی نالہ : نہر ۔ (۲) (جغرافیہ) خلیج : کھاڑی : رود بار ۔ (۳) مائع کےلئے نل دار راستہ : نل : آب ریز ۔ (٤) رستہ : سمت : راہ ۔ (٥) وسیلہ : واسطہ : توسط : ذریعہ : سبیل ۔ (٦) نالی : جیری : جدول : ستون کے خطوط : خیارہ ۔ (۷) (اسکاتستان) سنگ ریزہ ۔

The Channel : (English Channel) : رود بار انگلستان : انگلش چینل ۔

Through proper channel : باضابطہ : قاعدہ کے مطابق ۔

**Channel : (n) [corrupt f. "chain-wale"]** چوڑا موٹا تختہ جو جہاز کے پہلو سے نکلا رھتا ھے تا کہ مستول بند رسیوں (ریسمانی نردبان یا نردبانوں) کےلئے زیادہ جگہ نکل آئے ۔

**Channel : (v)** (۱) نالی بنانا : جیری بنانا : جدول بنانا : خطوط ڈالنا : رستہ نکالنا یا کاٹنا : آب ریز بنانا ۔ (۲) کسی نہر کے ذریعہ لے جانا ۔

**Channel-bill : (n)** اٹلی کی ایک قسم کی بڑی فاختہ ۔

**Channel noise : (n)** (لسانیات) نالی دار آواز ۔

**Channel of distribution :** (تجارت) راہ تقسیم ۔

**Channel of trade :** (تجارت) راہ تجارت : راہ بیوپار ۔

**Channel-plate : (n)** (جہاز رانی) بندش زیر تختی ۔ (تاریخ) نالی دار تونتی ۔

**Channel-stone : (n)** نالی میں بچھانے کا پتھر ۔

**Channel-wale : (n)** بڑے جہاز کا وہ لوھے کا تختہ جو نچلے عرشہ اور اوپری عرشے کے درمیان ایک سرے سے دوسرے سرے تک ھوتا ھے ۔

**Channelled/-eled : (a)** نالی دار : خیارہ دار : آب ریز دار : (نباتیات) طویل جوف دار ۔

**Channelled spectrum : (n)** (کیمیا) نالی دار طیف : نالی دار اسپکٹرم ۔

**Channelling /-eling : (n)** کنال کھودنا : خیارہ دار : جدول بندی : بحرہ سازی ۔

**Channelly/-ely : (a)** (اسکاتستان) سنگ ریزہ دار ۔

**Channelure : (n)** دیکھو cannelure

**Chanson : (n) [L."Cantionem"]** ترانہ : سرود : گیت : نغمہ ۔

**Chansonette : (n) [Fr.dim. of prec.]** چھوٹا نغمہ : چھوٹا گیت ۔

**Chant : (n) (Also Chaunt) [L."cantum"]** (۱) گیت : راگ : سرود : بھجن ۔ (۲) (موسیقی) کلیسائی نغمے کی دھن : نغمہ : ترانہ : قوالی ۔ (۳) ایک سرا گانا یا بولنا : نمایاں آھنگ، دباؤ اور اکثر تکرار کے ساتھ ۔ (٤) بھجن گانے کا عمل یا فن ۔ (٥) کسی رائے کا اظہار جس میں تکرار کی صورت ھو ۔ (٦) یکساں آواز کا گیت : گنگنانا : ترنم ۔

Double chant : دو بیتی نغمہ ۔

Quadruple chant : چار بیتی نغمہ ۔

Single chant : یك بیتی نغمہ ۔

**Chant : (v)** (۱) گانا : الاپنا : گنگنانا ۔ (۲) لے سے باتیں کرنا یا پڑھنا ۔ (۳) (مجازاً) اکتا دینے والے ڈھنگ سے بولنا یا گانا ۔ (٤) سدا گن گاتے رھنا ۔ (٥) (عامیانہ) دھوکا دے کر بیچنا : فریب سے بیچنا (گھوڑے) ۔

To chant the praises of : سداگن گاتے رھنا ۔

Chantable : (a) گانے لائق ؛ گنگنانے کے لائق ۔

Chantage : (n) [Fr.] استحصال بالجبر ۔

Chantant : (a) سریلا ۔

Chanter : (n) [L."Cantatorem"] (۱) قوال ؛ گویا ؛ کلاونت ؛ مغنی ؛ مطرب ؛ مترنم ؛ گا کر پڑھنے والا ؛ نغمہ خواں ۔ (۲) سرود خوانِ کلیسا ۔ (۳) بیگ پائپ کی نے ؛ تونبی کی نے ۔ (٤) فریبی اسپ فروش ؛ دھوکا باز گھوڑے بیچنے والا ۔ (۵) یورپ کا ایک گانے والا پرندہ ۔

Chanterelle : (n) [It."Cantarella"] کسی آلۂ موسیقی کا سب سے تیز تار ۔

Chanterelle : (n)[mod. L."cantharellus"] انگریزی زرد ککرمتا جو کھایا جاتا ہے ؛ کھمبی ۔

Chantership : (n) سرود خوانِ کلیسا کا عہدہ ۔

Chanteur : (n) [F."Chanter + eur"] مطرب ۔

Chanteuse : (n)(pl. Chanteuses) [F. fem. of "Chanteur"] مطربہ ۔

Chantey / Chanty / Shantey / Shanty : (n) [modif. of F. "chanter"] ملاحوں کا گیت جو بوجھ اٹھاتے وقت گاتے ہیں ؛ ملاحی گیت ۔

Chanticleer : (n) [OF."Chantecler"] مرغا ؛ خروس ؛ مرغِ سحر ؛ صبح خواں ۔

Chantier : (n) [canadian Fr.] جھونپڑی ؛ کٹیا ۔

Chantilly : (n) [F. f. "Chantilly",France] (۱) ایک قسم کی بالائی ؛ ملائی ۔ (۲) بالائی سے بنی ہوئی یا کمائی ہوئی ۔

Chantress : (n) مطربہ ؛ گانے والی ؛ مغنیہ ؛ گاکر پڑھنے والی ۔

Chantry : (n) [OF."chanterie"] (۱) پادریوں کے نام وقف کہ وہ وقف کنندہ کے ایصالِ ثواب کے لئے دعائیں مانگا کریں ۔ (۲) چھوٹا گرجا جس میں مردوں کے لئے دعا مانگتے ہیں ؛ خانقاہ موقوفہ ۔

Chaoboridae : (n) [NL. f."Chaoborus"] مچھروں کی ایک نوع جو کاٹا نہیں کرتے ۔

Chaos : (n) [Gr."chaos"] (۱) مادہ یا ہیولا ؛ قبل تکوین ۔ (۲) فضائے غیر محدود ؛ خلا بسیط ۔ (۳) گڈمڈ ؛ ابتری ؛ درہمی برہمی ؛ افرا تفری ؛ درہم برہم ؛ عدم نظام ؛ خلل ؛ اختلال ؛ ہرج و مرج ؛ بے نظمی ۔ (٤) یونانیوں کے عقیدے میں سب سے بڑا خدا ؛ خلاق اکبر ؛ (تعلیمات) فساد ؛ انتشار ۔

Chaotic /-al : (a) مثلِ ہیولا ؛ درہم برہم ؛ گڈمڈ ؛ بے نظم ۔

Chaotically : (adv) درہم برہم کے طور پر؛ ابتری سے ۔

Chap : (n) [f. CHAP (v)] (۱) شگاف ؛ چاک ؛ شق ؛ رخنہ ؛ درز ؛ دراڑ ۔ (۲) (مجازاً) ضرب ۔

Chap : (n) [f. CHAP, CHOP] (۱) جبڑے خصوصاً جانوروں کے ۔ (۲) گال ؛ رخسار ۔ (۳) نیچے کا جبڑا یا آدھا گال خصوصاً سور کا جو کھایا بھی جاتا ہے ۔

Chap : (n) [Abbr. f. CHAPMAN] (۱) خریدار ؛ گاہک ۔ (۲) (روز مرّہ) بھلا مانس ؛ مرد آدمی ۔

Chap : (v) [OE."Ceapian"] خریدنا ؛ انتخاب کرنا ۔

Chap : (v) [ME."chappen"] (۱) تڑکانا ؛ تڑکنا ؛ درکانا ؛ پھٹنا (جلد وغیرہ کا) ؛ شق ہونا (زمین وغیرہ کا) ؛ شق کرنا ؛ چاک کرنا ۔ (۲) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ چور چور کرنا ۔ (۳) کھٹکھٹانا ؛ مارنا (دروازہ وغیرہ پر) ۔

To chap hands : سودا طے کرنے پر ہاتھ مارنا ۔

Chap-book : (n) عام مذاق کی چھوٹی چھوٹی کتابیں جن میں قصے ، گیت ، ترانے وغیرہ ہوتے ہیں ؛ کتابچہ ۔

Chap-fallen : (Also Chop) (a) (۱) نچلے جبڑے کا تکان وغیرہ سے لٹک جانا ۔ (۲) دل گیر ؛ غمگین ؛ غمناک ؛ مغموم ؛ حزیں ؛ اندوہناک ؛ ملول ۔

Chap-money : (n) چھوٹی رقم جو بیچنے والا دام پانے پر خریدار کو لوٹا دیتا ہے ۔

Chaparejos : (n) [Mex. Sp.] چرمی پاجامہ جو امریکہ میں گلہ بان کانٹوں وغیرہ سے حفاظت کے لئے پہنتے ہیں ۔

Chaparral : (n) [Sp."Chaparra"] (۱) چھوٹے سدا بہار شاہ بلوط کے جھرمٹ ۔ (۲) گھنی خاردار جھاڑیاں ۔

Chaparral Cock : (n) ( شمالی امریکہ کا ) کوئل کی طرح کا ایک پرندہ ۔

Chape : (n) [LL."capa", "Cappa"] : (۱) شام (میان کی نوک پر) ؛ تہ غلام ۔ (۲) لومڑی کی دم کا سرا ۔ (۳) پیٹی وغیرہ میں پھسلنے والا حلقہ : بکسوے کا کانٹا ؛ آنکڑا ۔

Chape : (v) شام لگانا ۔

Chapeau : (n) [L."Cappellum"] ٹوپی ۔

Chapeau-bras : (n) تکوشیا ٹوپی ؛ شاپو برا ؛ اٹھارھویں صدی عیسوی میں تکونی ، چپٹی ریشمی ھیٹ یا ٹوپی جسے بغل میں رکھ لیا کرتے تھے ۔

Chapel : (n) [L. "Cappella", dim . of "cappa"] (۱) کلیسائے بزرگ کے علاوہ عیسائیوں کی عبادت کا مقام جو کسی مکان یا معبد سے ملحق ھو ؛ خانہ گرجا ؛ غیر رسمی عبادت گاہ ؛ چھوٹا گرجا ۔ (۲) کسی بڑی عبادت کی نمازگاہ جہاں محراب وغیرہ بھی ھو ( خصوصاً کلیسائے بزرگ کا ایک کمرہ جو کسی نام سے وقف ھو ؛ نماز گاہ ۔ (۳) رومن کیتھولک گرجا ۔ (٤) (طباعت) دفتر مطبع ؛ مطبع والوں کی انجمن یا ان کا جلسہ ۔ (۵) سرود خوانوں کی منڈلی جو کسی عبادت گاہ سے منسلک ھو ۔ (٦) عبادت، کسی جامعہ یا دانش کدے میں ۔ (۷) مقدس ظروف جو کسی گرجا، کلیسا میں استعمال ھوتے ھیں ۔ (۸) تدفین خانہ ؛ تدفین خانہ میں ایک کمرہ جہاں نماز جنازہ ھوتی ھے ۔

Free Chapel : بادشاہ کا بنایا ھوا گرجا ۔

Lady Chapel : وہ گرجا جو حضرت مریم کی طرف منسوب ھو جس میں محراب بڑی بنی ھوتی ھے ؛ نماز خانہ عذرا ۔

Mortuary Chapel : تدفین گاہ میں ایک مخصوص جگہ جہاں مُردوں کے لئے دعا کی جاتی ھے ۔

Parochial chapel : چرچ ؛ کلیسا ۔

To hold a Chapel : مطبع والوں کی انجمن کی میٹنگ بلانا یا کرنا ۔

To keep a Chapel : گرجا میں حاضری دینا ۔

To miss / lose a Chapel : گرجا میں غیر حاضر ھونا ۔

Chapel : (v) گرجا یا تدفین خانہ میں رکھنا ؛ دفن کرنا ۔

Chapel : (v) جہاز کو اپنے رستے پر واپس لانا ۔

Chapel-de-fer : (pl. Chapels-de-fer) [OF.] لوھے کی ٹوپی جو عہد وسطی میں زرہ بکتر کے ساتھ پہنی جاتی تھی ۔

Chapel master : (n) سرود خانوں کی منڈی کا ھدایت کار یا سردار ۔

Chapel of ease : (n) دور کے غازیوں کی سہولت کےلئے گرجا ۔

Chapel royal : (n) محل گرجا ۔

Chapeless : (a) بغیر غلاف کے ؛ بے نیام ۔

Chapelet : (a) [F."Chapelet "] (۱) رکاب کا چمڑا جو زین سے بندھا ھوتا ھے ۔ (۲) زنجیری پمپ ۔

Chapelman : (n) کشیش ۔

Chapelry : (n) [OF."Chapelerio"] وہ ضلع جو ایک چھوٹے گرجے کے تحت ھو ؛ چھوٹے گرجے کا علاقہ ۔

Chapelwarden : (n) گرجا کا منتظم ؛ گرجا کا مہتمم ؛ ناظم معتمد ؛ کلیسا بان ۔

Chaperon : (n) [F. dim . of "chape"] (۱) ایک گول ٹوپی جس میں کپڑے کی تہیں ھوتی ھیں جو ٹوپی کے چندوے سے لٹکی ھوئی ھوتی ھیں ۔ (۲) آتون ؛ اتالیقیہ ؛ شادی شدہ یا سن رسیدہ عورت جو دوشیزہ لڑکیوں کی اتالیق ھوتی ھے اور آداب مجلس وغیرہ سکھاتی ھے یا کسی پارٹی یا رقص یا دوسرے سماجی اجتماع میں ان کی نگہ داشت کے لئے ان کے ساتھ جاتی ھے ۔ (۳) کوئی آدمی جس کو مناسب آداب قائم رکھنے کی ذمہ داری سپرد کی گئی ھو ۔

Chaperon : (v) اتالیقی کرنا ؛ نگرانی کرنا ۔

Chaperonage : (n) نگرانی ؛ اتالیقی ۔

Chaperonless : (a) بے نگراں ؛ بے اتالیق ۔

Chapiter : (n) [F."chapitre"] ( تعمیرات ) سرستون ؛ تاج ستون ؛ ستون یا کھمبے کا سر یا چوٹی ۔

Chaplain : (n) [LL."Capella"] (۱) چھوٹے گرجے کا کشیش ۔ (۲) پادری جو کسی بڑے یا مقتدر شخص کے عبادت خانہ میں کام کرے ؛ کسی خاندان کا پادری ۔ (۳) راھبہ جو کسی راھب خانہ میں نماز پڑھائے ۔ (٤) پیش نماز ۔

Chaplaincy / Chaplainry / Chaplainship : (n) چھوٹے گرجا کے پادری یا کشیش کا عہدہ ۔

Chaplet : (n) [OF., dim. of "chape"] (۱) ہار ( سر کے لئے پھولوں ، پتیوں ، سونے ، جواہرات وغیرہ کا ) ۔(۲) تسبیح ؛ مالا ؛ کنٹھا ( زیور ) ؛ سبحہ ۔(۳) وہ دعا جو تسبیح پر پڑھی جائے ۔ (٤) تسبیح کی مانند کوئی چیز ۔ (٥) ( نقابت ) نقابت کا مارکہ جس میں پتیوں یا پتیوں اور پھولوں کا ہار ہوتا ہے ۔(٦) دیواروں میں لمبی ابھری ہوئی آرائشی لکیر ؛ گولا ۔

Chapleted : (a) ہار دار ؛ تسبیح دار؛ گولا دار۔

Chapman : (n) [OE."Ceapmann"] تاجر ؛ پھیری والا ؛ خریدار ؛ بساطی ۔

Chapman head : (n) دیکھو Chapmanship

Chapmanship : (n) تاجر یا بساطی کا کام ۔

Chapournet : (n) [ Corrupt f. F."chaperonnet"] ( نقابت ) سپر کا بالائی ثلث جو ایک کمان نما نشان سے منقسم ہو ۔

Chappe : (n) [F."chape"] لبادہ ؛ عبا ؛ ردا ۔

Chapped : (a) (۱) شگاف دار ؛ رکھڑا ؛ کھردرا ۔(۲) چور کیا ہوا ، بھرتا بنایا ہوا ۔(۳) (عامیانہ) پیاسا ۔

Chapped : (a) جبڑے دار ۔

Chappie /-y : (n) مردك ؛ بھلا مانس ؛ مرد آدمی ۔

Chappow : (n) [pers."Chapu"] لوٹ مار ؛ چھاپا ؛ دھاوا ؛ یلغار ۔

Chappy : (a) شگاف دار ؛ رکھڑا ؛ کھردرا ۔

Chaps : (n) [modif. of Mexsp. "chaparreras"] چرمی پاجامہ جو امریکہ میں گلہ بان کانٹوں سے حفاظت کےلئے پہنتے ہیں ۔

Chapter : (n) [Syncopated f. CHAPITER] (۱) کتاب کا باب ؛ فصل ؛ سورہ ۔(۲) (مجازاً ) خاص مضمون ؛ حکایت ۔ (۳) پارلیمنٹ کا ایکٹ جو کسی میقات کے آئینوں میں شمار ہوتا ہے اور حوالے کےلئے اس پر نمبر ڈال دیا جاتا ہے ۔ (٤) کسی گرجا یا خانقاہ کے پادریوں کی پوری جماعت یا ان کا جلسہ ؛ وہ مکان جہاں جلسہ ہوتا ہے ۔ (٥) عنوان ؛ مضمون ؛ درجہ ؛ حصہ ۔ (٦) مختصر عبارت جو لاطینی کلیساؤں میں پڑھی جاتی ہے ۔ (۷) گھڑی کے ڈائل پر کے رومی عدد جو گھنٹے بتاتے ہیں ۔ (۸) چھاپے کا ایک قسم کا حرف ۔

The chapter of accidents : ناگہانی حوادث ؛ واقعات ۔

To the end of the chapter : دواماً ؛ ہمیشہ ۔

Chapter : (v) (۱) فصل میں تقسیم کرنا ؛ فصل بندی کرنا ۔(۲) تصحیح کرنا ؛ اصلاح کرنا ؛ توبیخ کرنا ۔(۳) گھڑی کے ڈائل پر رومی اعداد لکھنا ۔

Chapter and verse : ( کسی اقتباس وغیرہ کا ) پورا پورا حوالہ ؛ کسی دعوے کےلئے پوری پوری سند ۔

Chapter-house : (n) مجلس خانہ ۔

Chapter-lands : (n) کسی گرجا یا خانقاہ کے پادریوں کی جماعت سے متعلق زمین ۔

Chapterization : ( عمرانیات ) تقسیم ابواب ۔

Chaptrel : (n) [dim. of CHAPTER] ستون کی ککر ۔

Char : (n) [ Celtic ] ( حیوانیات ) ویلس وغیرہ کے پہاڑی ضلعوں کی جھیلوں میں پائی جانے والی ٹراوٹ مچھلی کی ایک چھوٹی قسم ۔

Char : (n) [f."char" in CHARCOAL ] کوئلہ ؛ وہ چیز جو کوئلہ بن گئی ہو ؛ جانور کی ہڈی کا کوئلہ جو شکر اور قند کو صاف کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Char : (n) [E. Ind .] ریتیلا کنارہ ( سمندر کا ) ؛ مٹیالا ساحل ۔

Char : (n) [Char woman ] Charwoman کا مخفف ۔

Char : (v) جل کر کوئلہ ہوجانا ؛ جلاکر کوئلہ بنانا ؛ جلنا ؛ جلانا ؛ جھلسانا ؛ جھلسنا ؛ آنچ سے کالا کرنا ۔

Char : (v) خادمہ کی طرح کام کرنا خصوصاً دن کے وقت ۔

Char : (n) [f. Chinese,"Cha"] ( عامیانہ ) چائے ۔

Char : (v) پتھر کاٹنا ؛ پتھر کھودنا ؛ سنگ تراشی کرنا –

Char-a-banc : (n) [F.] ایک قسم کی کھلی ہوئی گاڑی جس میں بنچ کی چند قطاریں رہتی ہیں ۔

Char Freitag : =(Good Friday) [German] گڈ فرائی ڈے ۔

Chara : (n) [L.] (۱) ( نباتیات ) چنبق ؛ خارہ ۔ (۲) ( علم نجوم ) ایک ستارے کا نام ۔

Characeous : (a) خارہ دار ۔

Characin : (n) وہ سفید اور متعفن مادہ جو خارہ کی جنس سے حاصل ہوتا ہے ۔

Characin : (n) (Also Cheracinid) [NL."characinidae"] مچھلی کی ایک قسم جو ماہی خانہ میں مختلف شکل اور چمکیلے رنگ کے لئے رکھی جاتی ہے ۔

Charact : (n) [OF."Characte"] علامت شخص ؛ نشان ؛ علامت ؛ رمز و طلسم ؛ طلسمی ؛ نجومی نشان ۔

Character : (n) [Gr."charakter"] (۱) امتیازی نشان ؛ نشانی ؛ علامت ؛ نوع ۔ (۲) ( بصیغہ جمع ) آنکھ ؛ ہندسہ ؛ حرف ۔ (۳) رسم خط ؛ خط ۔ (٤) کسی شخص کا خط ۔ (٥) امتیازی خاصہ ؛ امتیاز ؛ امتیازی نشان ۔ (٦) شخص یا قوم کی خصوصیت ؛ ذہنی یا اخلاقی طبیعت یا فطرت ۔ (۷) اخلاقی قوت ؛ مستقل مزاجی ؛ استواری طبیعت ۔ (۸) شہرت ؛ ناموری ؛ نام ؛ نیک نامی ۔ (۹) سیرت ؛ خاصیت ؛ خصلت ؛ سبھاؤ ؛ گن ؛ چال چلن ؛ طبع ؛ طبیعت ؛ مزاج ؛ سرشت ؛ جوہر ؛ نہاد ؛ فطرت ۔ (۱۰) سفارش نامہ ؛ صداقت نامہ ؛ سند لیاقت ؛ سند خوش نودی مزاج ۔ (۱۱) مرتبہ یا حیثیت ؛ منصب ۔ (۱۲) معروف آدمی ۔ (۱۳) شخص جس کو ناول نویس یا ڈرامہ نویس ایجاد کرتے ہیں ؛ ناول یا ڈرامے کا شخص ؛ کردارنگاری ۔ (۱٤) ایکٹر یا ریا کا پارٹ ؛ سوانگ ؛ بازی گر ۔ (۱٥) وہمی شخص ؛ سنکی ؛ خبطی ۔ (۱٦) آواز ؛ خیال یا ہجا کی تحریری علامت ۔ (۱۷) تحریر ؛ طباعت ۔ (۱۸) پوشیدہ خط و کتابت کا نشان ۔ (۱۹) ( عامیانہ ) شخص یا فرد ۔ (۲۰) رومن کیتھولک عقیدہ میں ایک نا قابل محو نشان جو روح پر مرتسم ہو جائے جس کی وجہ سے روح کو طاقت مل جائے کہ کسی مقدس چیز کو حاصل کر سکے یا عطا کر سکے ؛ وہ نشان بتسما ، دینی تعلیمات اور مقدس سلسلے کی وہ شے جو اس روح پر قائم ہو ۔ (۲۱) کسی شخص کی خصوصیات کا مشروح بیان ۔ (۲۲) انسانی نیکی اور بدی کا تشریحی اور اکثر ہجویہ بیان ؛ ایک مختصر ادبی پارے کی شکل میں جو کسی نمائندہ آدمی کا خاکہ ہو ۔

Acquired character : اکتسابی خاکہ ۔

In character : سیرت یا طبیعت کے موافق سوانگ ( سانگ ) ۔

Inherited Character : موروثی خاصہ ۔

Out of Character : طبیعت یا سیرت کے خلاف سوانگ ۔

Public character : مشہور و معروف شخص ؛ مشہور خاص و عام ۔

Character : (v) (۱) لکھنا ؛ تحریر کرنا ؛ نقش کرنا ۔ (۲) بلاک بنانا اور چھاپنا ؛ تراش خراش کرنا ؛ مصور کرنا ؛ مجسم کرنا ؛ کسی چیز کی تصویر کھینچنا ؛ کسی چیز کی تشریح کرنا ؛ کسی چیز پر نشان یا مہر لگانا ۔ (۳) ( متروک نظم میں ) کندہ کرنا ؛ بیان کرنا ۔ (٤) خواص مزاج بیان کرنا ۔ (٥) نمائندہ ہونا ۔ (٦) سیرت نگاری کرنا ؛ کردارنگاری کرنا ۔

Character actor : (n) وہ ایکٹر جو سنکیوں کا سانگ بھرے ۔

Character assassination : (n) کردار کُشی ۔

Character loan : (n) قرض جو بغیر ضمانت کے محض نیک نامی اور ذاتی شہرت پر دیا جائے ۔

Character roll : (n) ( انتظامیہ ) چال چلن رجسٹر ۔

Character sketch : (n) سیرت کا خاکہ خصوصاً اس شخص کا جو اپنے خصائص کے لحاظ سے منفرد اور نمایاں ہو ؛ ( تعلیم ) خاکہ ( سیرت کا ) ۔

Character study : (n) کسی فرد کی خصوصیات سیرت کا تجزیہ اور تصویر کشی ۔

Character witness : (n) وہ گواہ جو فریق کی شہرت ، اخلاق اور عادت و اطوار کے متعلق گواہی دے ۔

Characterist : (n) سیرت نگار ؛ کردار نگار ۔

Characteristic : (a) امتیازی ؛ عادتی ؛ طبعی ؛ مخصوص ؛ نمایاں ؛ خصوصیت ظاہر کرنے والا ؛ اختصاص ۔

Characteristic : (n) (۱) صفت ؛ خصلت ؛ طبع ؛ طبیعت ؛ کیفیت ؛ خاصیت ؛ فطرت ؛ خو ؛ عادت ؛ خصوصیت ؛ صفت ؛ صفت اختصاصی ۔ (۲) (ریاضی) لوگارتھم کا ممیز ؛ مفسر ؛ امتیازیہ ۔ (۳) (جمع میں) مختصات ؛ شخصیات ۔

A typical Characteristic : (n) (شماریات) غیر عام خصوصیت ۔

Characteristic constant : (n) (طبیعیات) امتیازی مستقل ؛ فطری عدد ۔

Characteristic curve : (n) (طبیعیات) امتیازی منحنی ؛ فطری خم ۔

Characteristic equation : (n) (طبیعیات) فطری مساوات ؛ امتیازی مساوات ۔

Characteristic feature : (n) (کیمیا) نمایاں خصوصیت ؛ وضع قطع ؛ ہیئت ۔

Characteristic function : (n) (طبیعیات) فطری پھل ؛ امتیازی تفاعل (فنکشن) ۔

Characteristic impedance : (n) (طبیعیات) فطری عداوت ۔

Characteristic matrix : (n) (طبیعیات) امتیازی میٹرکس ؛ میٹرکس فطری ؛ میٹرکس ۔

Characteristic note : (n) (کیمیا و طبیعیات) خصوصی سُر ؛ فطری سُر ۔

Characteristic number : (n) (طبیعیات) خصوصی عدد ؛ امتیازی عدد ؛ خاصیت جزیہ ۔

Characteristic of field : (ریاضی) فیلڈ کا امتیازیہ ۔

Characteristic of logarithm : (طبیعیات) خاصیت سالم ۔

Characteristic of money : (تجارت) زر کی خصوصیات ۔

Characteristic point : (n) (طبیعیات) فطری نقطہ ؛ خصوصی نقطہ ؛ امتیازی نقطہ ۔

Characteristic polynomial : (n) (طبیعیات) فطری پولی نومیل ؛ امتیازی کثر رکنی ۔

Characteristic property : (n) (طبیعیات) اهم خاصیت ؛ امتیازی خاصیت ۔

Characteristic radiation : (n) (طبیعیات) فطری خصوصی شعاع ریزی ؛ خصوصی نور افشانی ۔

Characteristic roots : (n) (شماریات) غیر عام جڑی ؛ (ریاضی) امتیازی ریشہ ۔

Characteristic space : (n) (طبیعیات) فطری خصوصی فضا ؛ خصوصی جگہ ۔

Characteristic sub-space : (n) (طبیعیات) فطری ذیلی فضا ۔

Characteristic temperature : (n) (طبیعیات) فطری خصوصی تاب ؛ خصوصی درجہ حرارت ۔

Characteristic vector : (n) (طبیعیات) فطری خصوصی وکڑ ۔

Characteristic X-ray : (n) (کیمیا و طبیعیات) فطری خصوصی اکسرے ؛ خصوصی اکسرے ۔

Characteristical : (a) دیکھو Characteristic

Characteristical numerical : (کیمیا) عددی خصوصیت ؛ (ریاضی) عددی امتیازیہ ۔

Characteristically : (adv) عادتاً ؛ خاصیتاً ؛ امتیازاً ؛ فطرتاً ۔

Characteristicalness : (n) اختصاصی صفت ؛ حالت ؛ کیفیت ؛ طبعی صفت ؛ فطری خصلت ۔

Characterization : (n) سیرت نگاری ؛ کردار نگاری ؛ (تعلیمات) تعین سیرت ؛ تعین کردار ۔

Characterize : (n) (۱) سیرت بیان کرنا ؛ خصلت بیان کرنا ۔ (۲) نام دینا ؛ مشہور کرنا ۔ (۳) خاصیت بیان کرنا ؛ مشخص کرنا ۔ (٤) کسی کا امتیازی خاصہ ہونا ؛ متصف کرنا ؛ خصلت پیدا کرنا ۔ (٥) کسی وصف سے متصف کرنا ؛ توصیف کرنا ؛ نقش کرنا ؛ علامت مخصوص کرنا ۔

Characterizer : (n) سیرت نگار ؛ کردار نگار ۔

Characterless : (a) (۱) معمولی ؛ عامی ۔ (۲) بے سند، جس کے پاس کوئی صداقت نامہ نہ ہو ۔ (۳) بے سیرت ؛ اخلاق و سیرت سے عاری ۔

Characterlessness : (n) بے سیرتی ؛ بے شخصیتی ؛ بد اخلاقی ۔

Characterologist : (n) ماهر سیرت شناسی ؛ کردارشناسی ۔

Characterology : (n) مطالعہ شخص و سیرت ؛ سیرت شناسی ؛ فرد یا ملت یا کسی مخلوق کی صفت ممیزہ کا مطالعہ ۔

Charactery / Charactry : (n) خاص علامات اور حروف کے ذریعہ خیالات و افکار کا اظہار ؛ علامتوں اور نشانوں کا ایک طریقہ ۔

Charade : (n) [F.] (۱) ایک پہیلی جس کی بوجھ ایک لفظ کے ٹکڑے جوڑنے سے نکلتی ھے ؛ نغز ؛ چیستان ۔(۲) وہ پہیلی جس میں کسی لفظ کو اسطرح بوجھا جاتا ھے کہ اس کے ہر حصے کو معمہ کے طور پر بیان کیا جائے یا حرکات و سکنات سے واضح کیا جائے ۔(۳) ایک حیلہ جو تقریباً واضح ھو ؛ ایک علامتی عمل ۔

Charango : (n) [Sp. alter. of "Charanga"] ھسپانی امریکہ کا ایک چھوٹا گتار ۔

Charas : (n) (Also Churrus or churus) چرس ۔

Charbon : (n) [Fr.] Anthrax سیاہ زخم ؛ کاربنکل ؛ دیکھو

Charco : (n) [Sp.] زمین کا قدرتی نشیب ، جس میں پانی جمع ھو جائے ۔

Charcoal : (n) [MF."charbon" ME."cole"] (۱) لکڑی کا کوئلہ ؛ کوئلہ ؛ کاربن کی ایک صورت ۔(۲) جلتے کوئلے کے دھوئیں سے خودکشی ۔(۳) کوئلہ سے تحریر ۔ (٤) باریک کوئلے کی پنسل نقاشی کےلئے ؛ کوئلے سے بنا ھوا نقشہ ؛ کوئلے سے نقشہ کشی ۔

Charcoal : (v) کوئلے سے نشان لگانا ؛ کوئلے کے دھوئیں سے دم گھونٹ دینا ۔

Charcoal black : (n) ایک قسم کا سیاہ رنگ کا مادہ جو ھڈی ، لکڑی وغیرہ جلانے سے حاصل ھوتا ھے ۔

Charcoal burner : (n) کوئلہ گھر ۔

Charcoal iron : (n) وہ لوھا جس میں کاربن کا جزو ھو ۔

Charcoal point : (n) carbon باریک کوئلے کی پنسل ؛ دیکھو

Charcoal powder : (n) کوئلہ کا سفوف ؛ بارود ۔

Charcoal rot : (n) آلو ؛ شکرقند کی ایک بیماری جس میں سیاہ رنگ کی چتیاں پیدا ھو جاتی ھیں ۔

Charcoaly : (a) لکڑی کے کوئلے کی مانند ۔

Charcuterie : (n) [MF."Chaircuitier"] (۱) فرانس میں خنزیر کے قصاب کی دکان ۔(۲) فرانس کی وہ دکان جہاں پکے ھوئے گوشت ملتے ھیں ۔

Chard : (n) [L."Carduus"] چقندر ۔

Chardonnay : (n) [F.] ایک قسم کی سفید شراب ۔

Chare / Char : (n) [OE."Carr"] پھٹکل کام ۔

Chare : (n) [ ? ] تنگ گلی ؛ سکری گلی ۔

Chare : (n) رتھ ؛ گاڑی ۔

Chare / Char : (v) (۱) پھٹکل کام کرنا ۔(۲) گھر کی صفائی ۔

Charge : (n) [L."Carricare"] (۱) بوجھ ؛ بار ۔ (۲) کسی چیز کی صحیح مقدار جو کسی چیز میں رکھی جائے مثلاً بندوق میں بارود کی مقدار ؛ بارود ؛ کارتوس ؛ مقدار معین ؛ لقمہ ؛ بجلی کی وہ مقدار جو کسی بیٹری سے پیدا ھو ۔ (۳) ( مجازاً ) بوجھ ؛ بار ۔(٤) خرچ ؛ لاگت ؛ صرف ؛ قیمت ؛ دام ۔ (٥) خدمت کی اجرت یا قیمت ؛ محنتانہ ؛ معاوضہ ۔ (٦) امر مفوضہ ؛ کار متعلقہ ؛ فرض ؛ فریضہ ؛ عہدہ ؛ منصب ۔(۷) پاسبانی ؛ حفاظت ؛ سپردگی ؛ رکھوالی ؛ نگرانی ؛ جائزہ ؛ حوالگی ؛ حراست ۔(۸) شے یا شخص سپرد کردہ یا حوالہ شدہ ؛ امانت ؛ وہ جماعت جو پادری کی نگرانی میں ھو ؛ جماعت متعلقہ ۔ (۹) ھدایت ؛ تنبیہ ؛تاکید ؛ نصیحت ۔ (۱۰) الزام ؛ افترا ؛ اتہام ؛ تہمت ؛ دوش ؛ ملزم ۔ (۱۱) یورش ؛ جملہ ؛ ھلہ ؛ دھاوا ؛ چڑھائی ؛ تاخت ؛ تاخت و تار ؛ یلغار ۔ (۱۲) (فوج) حملہ کرنے کےلئے طبل یا بوق وغیرہ بجایا جائے ؛ طبل یورش ؛ ھلہ بولنا ۔ (۱۳) ( نقابت ) مارکہ ؛ تمغہ ؛ تکڑ ؛ طغرا ۔ (١٤) گماشتگی ؛ توجہ ؛ ذمہ داری ۔ (۱٥) (نعل بندی) گاڑھا لیس دار پلاسٹر ۔ (١٦) مالی ذمہ داری ۔(۱۷) باضابطہ ھدایت (جج جیوری کو یا اسقف، کشیش کودے ) ۔ (۱۸) قوتوں کا جمع ھونا ۔

Assumption of charge : (انتظامیہ ) عہدہ سنبھالنا ؛ جائزہ لینا ۔

Bishop's charge : اسقف کی وصیت یا تنبیہ ۔

Bursting charge : بارود کی وہ مقدار جو گولے چھوڑنے کے لئے ضروری ھو ۔

Certificate of charge : (تجارت) سند بار ؛ سند خرچ ۔

Curate in charge : ذمہ دار افسر ۔

Fixed charge : (تجارت) مقررہ بار ؛ مقررہ خرچ ۔

Floating charge : (تجارت) متحرک خرچ ؛ متحرک بار ۔

Handling charge : (تجارت) اخراجات چڑھائی اترائی ۔

Judge's Charge to jury : جیوری کو جج کی با ضابطہ ھدایت ۔

Registration charge : ( تجارت ) رجسٹری بار ؛ رجسٹری خرچ ۔

Relinquishment of charge : ( انتظامیہ ) ؛ سبک دوشی ؛ ذمہ داری سے سبک دوشی ( تاریخ ) ؛ عہدہ چھوڑنا ۔

Schedule of charge : (تجارت) اخراجات شیڈول ۔

To give (a person) in charge : پولیس کی حراست میں دے دینا ۔

To lay to one's charge : الزام لگانا ؛ ذمہ دار ٹھہرانا ۔

User charge : (تجارت) صارف کا محنتانہ ۔

Charge : (v) (۱) بار کرنا ؛ ڈالنا ؛ ٹھونسنا ٹھانسنا ؛ لبالب بھرنا (برتن کا ) ؛ پورا پورا بھرنا (بندوق ، توپ کا) ۔ (۲) بھر دینا ( ھوا کا بخارات سے، پانی کا کیمیاوی اجزا سے، جامع کا برق سے، حافظہ کا واقعات سے) ۔ (۳) سپرد کرنا ؛ حوالہ کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ تحویل میں لینا ؛ سونپنا ۔ (٤) حکم دینا ؛ تاکید کرنا ؛ ھدایت کرنا ( خصوصاً پادری یا جج کا ) ۔ (٥) الزام دینا ؛ تہمت لگانا ؛ متہم کرنا ؛ ذمہ داری عائد کرنا ؛ مستوجب ٹھہرانا ؛ ذمہ داری ڈالنا ۔ (٦) قیمت طلب کرنا ۔ (۷) تاخت کرنا ؛ حملہ کرنا ؛ یلغار کرنا ؛ دھاوا کرنا ؛ چڑھائی کرنا ؛ یورش کرنا ۔ (۸) ھتھیار تولنا ۔ (۹) سفارش کرنا ؛ وصیت کرنا ؛ حساب کرنا ۔ (۱۰) (نقابت ) مارکہ لگانا ۔ (۱۱) مالی ذمہ داری عائد کرنا ( کسی شخص یا ملک وغیرہ پر ) ۔

Charge-account : (n) (تجارت) لاگت اکاؤنٹ ؛ حساب نسیہ ۔

Charge cloud : (n) (طبیعیات ) چارج بادل ؛ چارج ابر ۔

Charge current : (n) (طبیعیات ) چارج دھارا ۔

Charge d'affairs : (n) نائب سفیر ؛ نائب وزیر مختار ؛ ( تاریخ ) شارژی افیر ۔

Charge hand : (n) ( تجارت و معاشیات ) ماتحت مزدور ۔

Charge-house : (n) وہ عمارت جہاں کارتوس بھرا جاتا ھے ۔

Charge infull charge d'affaires : (n) [F.] Charge d'affairs دیکھو

Charge inspector : (n) فرد جرم کا معائنہ کرنے والا ۔

Charge man : (n) (تجارت) کارکن ؛ (معاشیات) کاریگر ۔

Charge man of fitter : (n) ( انتظامیہ ) فٹر چارج مین ۔

Charge oneself with : (v) اپنے ذمہ لینا ؛ کسی کام کا بیڑا اٹھانا ؛ اپنے اوپر لازم کرلینا ۔

Charge sensitivity : (n) (طبیعیات) چارج حساسیت ؛ چارج حس ۔

Charge sheet : (انتظامیہ) فرد جرم ۔

Chargeability : (n) قابل مواخذہ ھونے کی حالت ؛ مواخذہ پذیری ۔

Chargeable : (a) (۱) قابل مواخذہ ؛ قابل بازپرس ۔ (۲) قابل مطالبہ ؛ قابل وضع ۔ (۳) واجب الادا ؛ واجب الاخذ ؛ قابل منسوبی ؛ قابل انتساب ۔ (٤) حساب میں شمار کئے جانے کےقابل ؛ حساب پر چڑھائے جانے کےقابل ۔ (٥) سنگین مہم پر خرچ ؛ متہم ۔

Chargeable accounting period : ( تجارت و معاشیات ) قابل مطالبہ حسابی مدت ۔

Chargeable expenses : (n) (تجارت و معاشیات) طلبیدہ اخراجات ؛ طلب کئے ھوئے اخراجات ۔

Chargeable to the parish : پادری کے ذمہ علاقہ ۔

Chargeableness : (n) Chargeability دیکھو

Chargeant : (n) Chargee دیکھو

Charged : (a) بھرا ھوا ؛ بھرپور خصوصاً بجلی سے بھرا ھوا ؛ برقایا ھوا ؛ (طبیعیات) چارج کیا ھوا ۔

**Charged'affairs (enpied) :** ( تاریخ ) عارضی نائب سفیر ۔

**Charged expenditure : (n)** ( تجارت و معاشیات ) عائد کردہ اخراجات ؛ لگے اخراجات ۔

**Chargee : (n)** مدیون ؛ مال کا ذمہ دار ۔

**Chargeless : (a)** بلا قیمت ؛ مفت ۔

**Charger : (n)** سینی ؛ قاب ؛ مشقاب ؛ طبق ۔

**Charger : (n)** (۱) فعل Charger کا اسم فاعل ۔ (۲) جنگی گھوڑا ۔

**Charges : (n)** معاوضے ؛ خرچے ۔

- Bank Charges : ( تجارت و معاشیات ) بینک خرچ ۔
- Capital charges : (تجارت) معاوضہ اصل ۔
- Collection charges : (تجارت) معاوضہ وصولی ۔
- Contingent charges : (تجارت) اتفاقی لاگت ۔
- Debt charges : (تجارت) قرض کا معاوضہ ۔
- Depreciation charges : (تجارت) معاوضہ فرسودگی ۔
- Fixed charges : (تجارت) قائم معاوضہ ۔
- Forward charges : (تجارت و معاشیات) اخراجات آئندہ ۔
- Indirect charges : (تجارت) بالواسطہ معاوضہ ۔
- Loading charges : (تجارت) حمالی محنتانہ ۔
- Maintenance charges : (تجارت) دیکھ بھال کے اخراجات ، لاگت ۔
- Noting charges : (تجارت و معاشیات) نوٹنگ خرچ ۔
- Over head charges : (تجارت) بالائی اخراجات ۔
- Schedule of charges : اخراجات شیڈول ۔
- Storage charges : (تجارت) رکھوالی لاگت ۔
- Unloading charges : (تجارت) حمالی لاگت ۔

**Charges paid :** (تجارت و معاشیات) اداشدہ بار ، اخراجات ۔

**Charging current :** (طبیعیات) چارجی دھارا ۔

**Charging of battery :** (طبیعیات) بیٹری چارج کرنا ۔

**Charging of dues :** (تجارت) واجبات کی وصولی ۔

**Charging order :** (تجارت و معاشیات) حکم نامہ خرچ ۔

**Charging section :** (تجارت و معاشیات) صیغہ خرچ ۔

**Charging voltage :** (طبیعیات) چارج وولٹیج ۔

**Charily : (adv) [f. CHARY+LY]** احتیاطاً ؛ کفایت شعاری سے ؛ ہوشیاری سے ؛ خبر رسی سے ۔

**Chariness : (n)** احتیاط ؛ کفایت شعاری ۔

**Chariot : (n) [OF. augm. of "Char"]** (۱) رتھ ؛ جلوس گاڑی ( نظم میں خاص کر سورج کے لئے ) ۔ (۲) اٹھارھویں صدی کی چوپہیا گاڑی جس میں نشست پیچھے ہوتی تھی ۔ (۳) (تاریخ ) جنگی رتھ ۔

**Chariot : (v)** رتھ میں لے جانا ۔

**Chariotee : (n)** ہلکی بند چوپہیا ، نشستی گاڑی ۔

**Charioteer : (n)** رتھ بان ؛ گاڑی بان ۔

**Charioteer : (v)** رتھ بانی کرنا ؛ رتھ چلانا ۔

**Charioteership : (n)** رتھ بانی ؛ گاڑی بانی ۔

**Chariotry : (n)** فوج کا وہ دستہ جو رتھوں پر لڑتا ھے ؛ فوج کا رتھ سوار دستہ ۔

**Charism : (n) (pl. -ata & s)** (۱) عطیہ ربانی ؛ عطیہ روحانی ؛ موہبت الہی ۔ (۲) فوق فطری قوت جو کسی عہدہ سے وابستہ سمجھی جاتی ھے ۔

**Charisma : (n)** دیکھو Charism

**Charismatic : (a)** عطیہ ربانی سے متعلق ؛ موہبتی ۔

- Authority charismatic : ( سماجیات ) کرشماتی اقتدار ۔

**Charisticary : (n) [MGr."charistikarios"]** وہ کشیش جس کو کسی خانقاہ سے آمدنی ملتی ہو ۔

**Charitable** : (a) [OF. f."charite"] (۱) داتا ؛ مخیر ؛ سخی ؛ دریا دل ؛ فیاض ؛ صدقه دہنده ؛ دست گیر ؛ مدارا کننده ۔ (۲) فیاضانه ؛ مخیرانه ؛ خیراتی ۔ (۳) نیک نیت ؛ خوش نیت ؛ نیک دل ؛ خوش گمان ؛ کریم النفس ؛ مہربان ؛ نوع پرست ۔

Charitable donations : (n) ( سماجیات) سماجی بہبود کے چندے ۔

Charitable endowment : (n) (انتظامیه) خیراتی وقف ۔

Charitable grant : (n) (تجارت) فیاضانه دان ۔

Charitable trust : (n) دیکھو Charitable endowment

Charitableness : (n) سخاوت ؛ نیک نیتی ؛ دستگیری ؛ نیکوکاری ؛ نیک دلی ؛ فیاضی ؛ کریم النفسی ۔

Charitably : (adv) فیاضانه ؛ فیاضی سے ؛ سخاوت سے ؛ نیک نیتی سے ؛ نیک دلی سے ۔

Charitarian : (n) سخی ؛ مہربان ؛ خیراتی اداروں کو چلانے والا یا مدد دینے والا ۔

Charity : (n) [L."Caritatem"] (۱) محبت عیسائی مذہب کے مطابق ) ؛ خداکی محبت ؛ محبت ربانی ۔ (۲) انسانی محبت ؛ انسانی ہم دردی ۔ (۳) نکوکاری ؛ مہربانی ؛ نرم دلی ؛ دستگیری ؛ مدارا ۔(٤) خلوص ؛ اخلاص ؛ نیک گمانی ؛ نیک خیالی ؛ خوش نیتی ؛ اخلاص ؛ شفقت ؛ خیر خواہی ۔ (٥) خیرات ؛ دادو دہش ؛ زکوٰۃ ؛ دان ؛ پن ؛ فیاضی ؛ صدقه ۔(٦) خیرات خانه ؛ محتاج خانه ؛ محتاجوں کی امداد ؛ وقف ؛ عطیه ؛ ہبه ۔ (۷) خانقاہ میں دو کھانوں کے بیچ کا ہلکا ناشته ۔ (۸) اودے اور سفید رنگ کے پھولوں کا پودا جس کی پتیاں برابر سیڑھی کی طرح چڑھتی چلی جاتی ہیں ۔

Brother or sister of charity : ارباب خیر ۔

Cold as charity : خشك اصولی ؛ انتظام جس میں مشین کی طرح کام ہو ۔

In / out of charity : محبت سے ؛ ہم دردی سے ۔

Charity begins at home : اول خویش بعد درویش ؛ پہلے اپنے پیچھے غیر ۔

Charity-boy / -girl : (n) خیراتی لڑکا یا لڑکی یعنی وہ لڑکا یا لڑکی جو خیرات خانه میں پلی ہو ؛ ٹکڑوں پر پلا ہوا ۔

Charity Commission : (n) سنه۱۸۵۲ء میں انگلستان میں ایک بورڈ یا مجلس اوقاف کی نگرانی کے لئے بنائی گئی تھی ؛ مجلس نظامت اوقاف ۔

Charity commissioner : (n) ناظم خیرات خانه جات ؛ ناظم اوقاف ؛ ( انتظامیه ) خیرات کمشنر ۔

Charity kitchen : (n) ( تاریخ ) لنگر ۔

Charity school : (n) غریب بچوں کے لئے اسکول جو خیراتوں یا عطیوں پر چلتا ہو ۔

Charity Stamp : (n) ڈاك کی وہ ٹکٹ جو کسی خیراتی کام کے لئے جاری کی جائے ۔

Charivari : (n) [F. of unknown origin] (۱) چخ چخ ؛ ہڑبڑ ؛ غل غپاڑہ ؛ ہڑبونگ ۔(۲) عاشقانه موسیقی جو تفریح یا تمسخر کےلئے بجائی جائے ۔

Chark : (n) [app . short From "Chark coal"] کوئله ۔

Chark : (n) [Russ.] روس کا ایك چھوٹا پیاله ۔

Chark : (v) جلاکر کوئله بنانا ۔

Chark : (v) [OE ."Cearcian"] جھگڑا کرنا ۔

Charka / Charkha : (n) [Pers."Charkh"] چرخه ۔

Charlady : (n)["Chare + lady"] (۱) وہ خادمه جو صرف دن بھر کی اجرت پر گھریلو کام کاج کے لئے رکھی جائے ۔ (۲) مستخدمه ۔

Charlatan : (n) [It . f."Ciarlare"] (۱) نیم حکیم ؛ نیم طبیب ؛ عطائی ؛ جھوٹا طبیب ؛ بازاری طبیب ۔ (۲) جھوٹا مدعی ؛ ڈھونگیا ؛ لپاٹی ؛ زبان باز ؛ دُھرت ۔

Charlatanic /-al / Charlatanish : (a) نیم حکیمانه ؛ عطائیانه ؛ مدعیانه ؛ ڈھونگیا ۔

Charlatanism / Charlatanry : (n) ڈھونگ پن ؛ ادعا ؛ دعوی باطل ۔

Charles 's wain : (n) [OE."carles waegn"] دب اکبر ؛ نبات النفس ؛ سات ستاروں کا عقد ؛ سات سہیلیوں کا جھمکا ؛ ست لڑی ۔

Charleston : (n) [f."Charleston"s. c.] ایك قسم کا رقص ۔

Charleston : (v) ایك قسم کا رقص کرنا ۔

Charley / Charlie : (n) [Var. of CHARLES] (۱) پاسبان ؛ شبانہ ؛ نگہبان شبانہ ؛ چوکیدار ۔ (۲) چھوٹی مثلث ڈاڑھی (چارلس جیسی) ۔ (۳) لومڑی کا نام ۔ (٤) اسم خاص (چارلس) ۔

Charley horse : (n) چوٹ کی وجہ سے درد یا سختی جو پٹھوں میں ہو جائے ۔

Charlie mccarthy : (n) جی حضور کرنے والا ۔

Charlock : (n) [OE ."Cerlic" of Unkn . etym .] رائی ؛ سرسوں تخم خردل ۔

Charlotte : (n) [F .] شارلیٹ ؛ پکے ہوئے سیب کی مٹھائی جس پر روٹی کے چورے جمع ہوں ۔

Charlotte Russe : (n) اسفنجی کیک میں بھرا ہوا کسٹرڈ ۔

Charm : (n) [L."Carmen"] (۱) افسو ں ؛ جادو ؛ منتر ؛ ٹونا ؛ ٹوٹکا ؛ سحر ؛ طلسم ۔ (۲) تعویذ مرز ؛ گنڈا ۔ (۳) گھڑی کی زنجیر کا آویزہ ؛ کسی چیز کا آویزہ ۔ (٤) جذب ؛ دل فریبی ؛ دل ربائی ؛ دلبری ؛ دلاویزی ؛ موھنی ؛ فریفتگی ۔ (٥) (جمع) زیبائی ؛ حسن ؛ جمال ۔ (٦) (عامیانہ ) روپیہ ۔

Charm : (n) (۱) شوروغل ؛ ملی جلی آواز ( چڑیوں یا اسکول کے بچوں کی ) ۔ (۲) گروہ ؛ جگہ ؛ دستہ ؛ جھنڈ ۔

Charm : (v) (۱) جادو یا ٹونا کرنا ؛ جادو چلانا یا پھینکنا ؛ جادو یا منتر پھونکنا ؛ منتر پڑھنا ۔ (۲) جادو کی طاقت پیدا کرنا ۔ (۳) موہ لینا ؛ موھنا ؛ رجھانا ؛ فریفتہ کرنا ؛ مفتوں کرنا ؛ شیفتہ کرنا ۔ (٤) خوش کرنا ؛ مسرور کرنا ۔

Charm asleep : (v) جادو سے سلا دینا ؛ جادو کرکے سلا دینا ۔

Charm away : (v) جادو کے زور سے دور کرنا ۔

Charm out / - of : (v) ( راز، رضامندی وغیرہ ) جادو کے زور سے حاصل ۔

Charm school : (n) وہ اسکول جہاں سماجی محاسن یا آداب سکھائے جاتے ہیں ۔

Charm stone : (n) ( عمرانیات ) تعویذی پتھر ۔

Charmed : (a) مسحور ؛ سحر زدہ ؛ محفوظ ؛ خوش ؛ مسرور ۔

Charmed life : (n) طلسماتی زندگی ۔

Charmedly : (adv) دل فریبی سے ؛ مسحور کرکے ؛ دل ربایانہ ؛ لبھا کر ۔

Charmer : (n) (۱) جادو گر ؛ منتری ؛ افسوں گر ۔ (۲) من موھن ؛ موھنی صورت ؛ دل ربا ؛ نازنین، بالخصوص حسینہ ؛ دل فریب ۔

Charmeuse : (n) شاموز ؛ نفیس قسم کا باریک کپڑا ۔

Charmful : (a) دل فریب ؛ افسوں گر ؛ من موھن ؛ دل ربا ؛ نازنین ۔

Charmfulness : (n) دل فریبی ؛ افسوں گری ؛ من موھنی ؛ دل ربائی ۔

Charming : (n) سوھاونی ؛ موھنی ؛ رجھاؤ ؛ دل ربا ؛ دلفریب ؛ دلآویز ؛ فسوں ساز ؛ دلپسند ؛ دل پذیر مطبوع ؛ دل چسپ ؛ پسندیدہ ؛ دلکش ؛ نازنین ؛ زیبا ؛ شیریں ۔

Charmingly : (adv) دل برانہ ؛ دل کشی سے ؛ دل فریبی سے ۔

Charmingness : (n) دل فریبی ؛ دل ربائی ؛ دل بری ؛ دل آویزی ؛ دل کشی ۔

Charmless : (a) بے حسن و زیبائی کا ؛ بے کشش ۔

Charmlike : (a) مثل جادو ؛ مثل افسوں ۔

Charnec : (n) [prob. f."charneco", Portugal] ایک قسم کی شراب ۔

Charnel : (n) (۱) قبرستان ؛ گورستان ؛ مقبرہ ۔ (۲) مکان یا تہ خانہ جہاں ھڈیاں اور لاشیں رکھی جائیں ۔

Charnel : (a) قبرستان کا یا اس سے متعلق یا اس کے لائق ؛ بھیانک ؛ متعفن ۔

Charnel house : (n) مکان یا تہ خانہ جہاں ھڈیاں یا لاشیں رکھی جائیں ؛ مردہ خانہ ؛ میّت کدہ ۔

Charolais : (n) [F. f."charolais",France] ایک بڑی اور سفید نسل کا مویشی جو فرانس میں پایا جاتا ھے ۔

Charon : (n) [Gr. pr. name] (۱) خیران ؛ یونانی اساطیریات یا دیومالا میں وہ دیوتا یا کشتی بان جو روحوں کو تحت الثریٰ یا جہنّم میں لے جاتا ھے ۔ (۲) (مزاحاً) ملاح ؛ نا خدا ۔

Charon 's boat / ferry, etc : موت کا وقت ؛ موت کا گھاٹ ۔

Charon 's stair case : (n) ( یونانی تھیٹر میں ) اسٹیج کے بیچ سے آرکسٹرا تک جانے والے زینے ۔

Charpie : (n) [f.] پٹی جو زخم کو باندھنے کے کام آتی ھے ۔

Charpit : (n) ["char+pit"] لکڑی کو جلا کر کوئلہ بنانے کا گڈھا ۔

Charpoy : (n) [Urdu "Charpai"] چارپائی ۔

Charpy machine : (n) [after "charpy". F. engineer.] ایک مشین جو مختلف چیزوں کی طاقت شکنی کا اندازہ لگاتی ھے ۔

Charqui : (n) [peruv."echarqui"] پتلے ٹکڑوں میں کٹا ھوا اور دھوپ میں سکھایا ھوا گوشت ۔

Charry : (a) [f. CHAR-COAL] کوئلے کی طرح کا ؛ مانند کوئلہ ۔

Chart : (n) [L."charta"] (١) جہاز رانوں کا بحری نقشہ جس میں ساحل ، چٹان وغیرہ دکھائے جاتےھیں ؛ بحری نقشہ ۔(٢) خاص حالات کو ظاھر کرنے والا نقشہ ؛ خاص نقشہ ۔ (٣) منحنی وغیرہ بناکر کسی نقشے پر تپش ، قیمتوں وغیرہ کے تغیرات کو ظاھر کرنے کا نقشہ ۔(٤) جدول اعداد و شمار یا معلومات کا تختہ ؛ ترسیم نامہ ۔

Area and value chart : (n) (سماجیات) رقبہ اور قدر کا چارٹ ۔

Bar Chart : (n) (سماجیات) بار چارٹ ۔

Glow Chart : (n) (سماجیات) تسلسل کا چارٹ ۔

Magnetic Chart : (n) مقناطیسی نقشہ ؛ مقناطیسی ترسیمہ ۔

Organisation Chart : (سماجیات) تنظیم کا چارٹ ۔

Profile Chart : (n) (نفسیات و تعلیمات) تشریحی خاکہ ۔

Progress Chart : (n) (نفسیات و تعلیمات) ترقی چارٹ ۔

Ranking Chart : (n) (سماجیات) درجہ بندی کا چارٹ ؛ صف بندی کا چارٹ ۔

Stratum Chart : (n) (سماجیات) طبق کا چارٹ ۔

Surface Chart : (n) (سماجیات) سطح کا چارٹ ۔

Chart : (v) (١) نقشہ بنانا ۔(٢) منحنی وغیرہ بنا کر کسی نقشہ پر تپش ، قیمتوں وغیرہ کے تغیرات کو ظاھر کرنا ؛ ترسیم کرنا ۔ (٣) منصوبہ بنانا ۔

Chart book : (n) ( نفسیات و تعلیمات ) چارٹ کاپی ۔

Charta : (n) [L.] (١) کاغذ ؛ دوا لگا ھوا کاغذ جو ضماد کے طور پر استعمال ھوتا ھے ؛ کاغذ جس میں سفوف رکھا جاتا ھے ۔ (٢) مسلد ۔

Magna Charta : (n) منشور اعظم ( جس سے انگلستان میں دستوریت قائم ھوئی )۔

Chartaceous / Cartaceous : (a) کاغذی ؛ کاغذ کا بنا ھوا ۔

Charta partita : (n) (Charter party) ( تجارت ) چارٹر پارٹی ؛ جہازی کرایہ نامہ ۔

Charter : (n) [L."Cartula", dim. of "charta"] (١) پروانہ ؛ سند ؛ راج پتری ؛ توقیع ؛ منشور ؛ فرمان ۔ (٢) دستاویز ؛ انتقال اراضی ؛ معاھدہ ؛ اجازت نامہ ؛ قرار داد ۔(٣) خصوصی حق ؛ چھوٹ ؛ معافی ۔(٤) کرایہ کشتی ؛ کرایہ جہاز ۔

Great Charter : (n) دیکھو Magna charta

People 's Charter : (n) منشوری لوگوں کے اصول اور مانگوں کی دستاویز ؛ (تاریخ) عوامی منشور ۔

Voyage Charter : (n) (تجارت) بحری سفر چارٹر ۔

Charter : (v) (١) سند دینا ؛ پروانہ دینا ؛ حق عطا کرنا ۔ (٢) قول و قرار کرکے جہاز کرائے پر دینا ؛ گاڑی وغیرہ کرائے پر دینا ۔

Charter bond : (n) جہاز کے مالک اور سوداگر کے درمیان قول یا اقرار؛ جہاز کرائے پر دینے اور سامان اتارنے کے لئے قول ؛ جہازی کرایہ نامہ ؛ سرخط کرایہ جہاز ۔

Charter chest : (n) ایک بکس خصوصاً اسکاٹستان میں جس میں خاندانی کاغذات اور دستاویز رکھے جاتے ھیں ۔

Charter-land : (n) ملک مطلق ۔

Charter member : (n) کسی انجمن کا اصلی رکن خصوصاً وہ جس کا نام دستاویز یا فرمان میں ھو ۔

Charter of human rights : ( تاریخ ) حقوق انسانی کا چارٹر ۔

Charter-party : (n) [L."chata partita"] دیکھو Charter bond

Charter rate : (n) (تجارت) چارٹر شرح ۔

Charter School : (n) آئرستان کا وہ اسکول جو اٹھارھویں عیسوی میں غریب رومن کیتھولک کو پروٹسٹنٹ آئین کے مطابق تعلیم دینے کے لئے قائم کیا گیا تھا ۔

Chartered accountant : (n) رکن انجمن محاسبین جو فرمان شاھی سے قائم کی گئی ھو : سند یافتہ محاسب ؛ ( انتظامیہ ) چارٹر اکاؤنٹنٹ ۔

Chartered bank : (n) (تجارت) منشوری بینک ۔

Chartered bus : (n) (تجارت) چارٹرڈ بس : کل کرایہ پر بس ۔

Chartered Company : (n) انجمن جو کسی فرمان کے مطابق بنائی گئی ھو ؛ (تاریخ) سند ؛ چارٹر کمپنی ۔

Chartered freight : (n) (تجارت) چارٹر کرایہ : چارٹر بھاڑا ۔

Chartered liberative : (n) رند لا ابالی : آزاد قلندر ۔

Chartered slip : (n) (تجارت) چارٹر پرچی ۔

Charterer : (n) (۱) مالک مطلق ۔ (۲) جہاز کرائے پر دینے والا ۔ (۳) سند عطا کرنے والا : سند عطا کنندہ ؛ ( تجارت ) چارٹر کنندہ ۔

Charterhouse : (n) (۱) کارتھوزی خانقاہ یا صومعہ ۔ (۲) وہ اسپتال جو کارتھوزی خانقاہ کے پاس سنہ ۱۶۱۱ء میں بنایا گیا تھا اور جو اب ایک اسکول ھے ۔

Charterless : (a) بے سند ؛ بے فرمان ۔

Chartism : (n) سنہ ۱۸۳۸ء تا ۱۸٤۸ء کی اصلاحی تحریک کے اصول ؛ منشوریت جس میں مزدوروں کی سماجی اور اقتصادی یا صنعتی بہبود مد نظر تھی ۔

Chartist : (n) منشوریت کا ماننے والا ؛ منشوری ( یہ نام منشور جمہور کی وجہ سے پڑا ھے )۔

Chartless : (a) بے نقشے کا ؛ لا متناھی ۔

Chartographer : (n) (Cartographer) نقشہ کش ؛ نقشہ نگار ۔

Chartography : (n) (Cartography) نقشہ کشی ؛ علم ترتیب نقشہ جات ؛ نقشہ نگاری ۔

Chartology : (n) دیکھو Cartography

Chartometer : (n) کسی نقشے پر دوری ناپنے کا آلہ ۔

Chartophylax : (n) [L.Gr.] اسقف کا مشیر جو کلیسائی اسناد کا محافظ ھوتا ھے اور جس کے کچھ انتظامی اور عدالتی فرائض ھوتے ھیں ۔

Chartreuse : (n) [F., fem. of "chatreux"] (۱) کارتھوزی شراب جو سبز یا زرد رنگ کی ھوتی ھے ۔ (۲) سیبی رنگ ؛ زردی مائل سبز یا سبزی مائل زرد رنگ ۔ (۳) دو تین چیزوں سے بنایا ھوا کھانا ؛ ایک سانچہ جس کے بیچ میں گوشت یا مچھلی ھوتی ھے ۔

Chartreux : (n) [L."carthusius"] (۱) کارتھوزی راھب یا راھبہ ۔ (۲) دیکھو charter house ( اسکول )۔

Chartula : (n) (pl. Chartulae) دوا کی پڑیا ۔

Chartulary : (n) [L.,"c (h) artularium"] دیکھو Cartulary

Chartulary : (n) [L."chatularius"] دفتر خانہ کا محافظ ۔

Charwoman : (n) دیکھو Charlady

Chary : (a) [OTeut . "kara"] (۱) ھوشیار ؛ خبردار ؛ آگاہ ؛ با خبر ؛ محتاط ؛ چوکس ؛ پھونک پھونک کر قدم رکھنے والا ۔ (۳) بخیل ؛ کنجوس ؛ کفایت شعار ۔ (٤) کم رو ؛ محجوب ؛ بےمیل ۔

Chary : (adv) ھوشیاری سے ۔

Chary of praise : تعریف کرنےمیں متامل ؛ مشکل سے تعریف کرنے والا ۔

Charybdis : (n) [Gr.] (۱) ایک خطرناک گرداب جو سسلی کے ساحل پر اسکائیلا چٹان کے مخالف سمت میں ھے ۔ (۲) مہلك خطرہ ۔

Chase / Chace : (n) [OF."chacier"] (۱) پیچھا ؛ تعاقب ۔ (۲) شکار گاہ ۔ (۳) شکار ؛ صید ۔ (٤) شکار کرنے کا حق ۔ (٥) شکاری ۔ (٦) جہاز کی تعاقبی توپیں ؛ جہاز کا وہ حصہ جہاں یہ توپیں رھتی ھیں ۔ (۷) ٹینس کے کھیل کا ایک ھاتھ جس میں مخالف گیند کو واپس نہیں کر سکے ۔ (۸) پرجوش تلاش یا جستجو ۔ (۹) دو کھیتوں کے درمیان پتلا رستہ ؛ آری ؛ پگڈنڈی ۔

کا پیچھا کرنے والا ۔(۵) آوارہ ۔ (٦) گھٹیا قسم کی وہ موسیقی یا نمائش جو حاضرین کو بھگانے کےلئے پیش کی جاتی ھے ۔(۷) ( عامیانہ ) محافظ قید خانہ ۔ (۸) لکڑی کے کندوں کی دیکھ بھال کرنے والا تاکہ وہ سب ایک جگہ اکٹھا نہ ھو جائیں ۔(۹) مشروب یا کھانا ؛ نشہ آور تیز مشروب ۔(۱۰) ایک ادبی ٹکڑا جو اگلے یا بعد میں آنے والے ٹکڑوں کے مقابلہ میں ھلکا اور نسبتاً پسندیدہ ھو ۔

Chaser : (n) (۱) حکاک ؛ ( انتظامیہ ) منبت کار ۔ (۲) پیچ کی لہریں بنانے والا یا آدمی ۔ (۳) خام دھات کو پیسنےوالی مشین ۔

Chasing : (n) (۱) حکاکی ؛ نقوش حکاکی ۔(۲) پیچ میں لہریں بنانا ۔(۳) کپڑوں میں چمک پیدا کرنے کی ترکیب ۔

Chasm : (n) [L."Chasma"] (۱) غار ؛ قعر ؛ ورطہ ۔ (۲) تسلسل کا ٹوٹ جانا ؛ انقطاع تسلسل ؛ رخنہ ؛ شگاف ؛ گھاٹی ۔(۲) ( مجازاً ) دو شخصوں یا جماعت میں اختلاف جذبات، اغراض وغیرہ ؛ شدید اختلاف ۔(٤) خلا ؛ خلو ؛ خالی جگہ ۔

Chasma : (n) [L.] شگاف ؛ تلاطم ؛ غار ۔

Chasmal : (a) شگاف نما ؛ شگاف کی طرح کا ؛ قعری ؛ غار نما ۔

Chasmed : (a) شگاف دار ؛ رخنہ دار ۔

Chasmy : (a) شگاف دار ؛ غار دار ؛ غار نما ؛ قعر آسا ۔

Chasse : (n) [L."capsa"] مرقد ؛ زیارت گاہ ۔

Chasse : (n) [F. f."Chasser"] شاس ؛ قہوہ وغیرہ پینے کے بعد تبدیلی ذائقہ کے لئے پیا جانے والا ؛ مختصر جام شراب ۔

Chasse : [pa. ppl. of the prec.] جیسے قہوہ کے بعد شراب دی جا چکی ھو ۔

Chasse : (n) [Fr.] شاسا ؛ لغزش ؛ رقص ۔

Chasse : (v) (Also Chasseez] (۱) رقص میں پاؤں کا پھیلانا ۔ ( عامیانہ ) برطرف کرنا ۔

Chasse-maree : (n) [Fr.] وہ جہازجو ساحل کے کنارے کنارے آتا جاتا ھے ۔

In chase of : پیچھا کرتے ھوئے ؛ تعاقب میں ۔

Stern chase : تعاقب جس میں تعاقب کرنے والا تعاقب کئے جانے والے کے عقب میں ھوتا ھے ۔

The chase : شکار ؛ صید افگنی ؛ شکاربازی ۔

To give chase : پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا ؛ رگیدنا ؛ شکار کھیلنا ۔

Chase : (n) [L."capsa"] (۱) نگینہ جڑنے کا عمل ۔ (۲) ( طباعت ) فرما ۔

Chase : (n) [LL."capsum"] (۱) بندوق یا توپ کی نال یا نالی ۔ (۲) دیوار میں شگاف نالی وغیرہ کے لئے خندق ؛ شگاف دراز جو جوڑنے کےلئے بنایا جائے ۔(۳) (جہازسازی) ایک قسم کا جوڑا ۔

Chase / Chace : (v) پیچھاکرنا ؛ تعاقب کرنا ؛ رگیدنا ؛ کھدیڑنا ؛ شکار کرنا ؛ تلاش کرنا ۔

Chase : (v) [Short. f. ENCHASE] (۱) نقش کرنا ؛ حکاکی کرنا ۔ (۲) نگینہ لگانا ۔

Chase : (v) شگاف بنانا ؛ دندانہ بنانا ۔

Chase around : (v) عورتوں کا پیچھا کرنا ۔

Chase doll : (n) نقلی ڈھانچہ جو اسپتالوں میں نرسوں کو سکھانے کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔

Chase from : (v) نکال دینا ؛ پیچھا کرکے نکال دینا ۔

Chase guns : (n) وہ توپ جو جہاز کے آگے یا پیچھے رھتی ھے اور تعاقب میں استعمال ھوتی ھے ۔

Chase out of : (v) پیچھا کرکے دور کردینا ۔

Chase ports : (n) جہاز کے اگلے یا پچھلے حصہ کا سوراخ جس سے توپ چلائی جاتی ھے ۔

Chase to : (v) رگیدتے ھوئے لے جانا ۔

Chaseable / Chasable : (a) شکار کے لائق ۔

Chaser : (n) (۱) شکاری ۔(۲) پیچھا کرنے والا ۔(۳) جنگی جہاز کی توپ ؛ شکاری توپ ؛ دشمن کا پیچھا کرنے والا جہاز ۔(٤) آبدوز کشتیوں

Chasselas : (n) [Fr.] ایک سفید انگور ۔

Chassepot : (n) [f."Chassepot", the inventor] شسپو : فرانسیسی فوج کی کارتوسی بندوق ۔

Chasseur : (n) [Fr.] (۱) شکاری ۔ (۲) سبک رفتار سپاہی ۔ (۳) کسی امیر کا خدمت گار جوفوجی طرز میں ملبوس رہتا ہے ۔ (٤) یورپ کے ہوٹلوں کا ایک ملازم ۔

Chassis : (n) [F."Chassis"] (۱) زپ گاڑی یا موٹر گاڑی کا ڈھچر یا ڈھانچہ یا قالب ۔ (۲) عورت کے جسم کا گداز یا ابھار ۔ (۳) سنگ تراش کا وہ فریم جو پلاسٹر کے سانچے کو بڑا کرنے یا چھوٹا کرنے کے لئے وہ استعمال کرتا ہے ۔

Chaste : (a) [L."Castus", "Casta"] (۱) پاک ؛ پاکیزہ ؛ پاک دامن ؛ پارسا ؛ عفیف ؛ عفیفہ ؛ عاصم ؛ طاہرہ ؛ پرہیزگار ؛ محتاط ؛ طاہر ؛ معصوم ؛ غیر متاہل ؛ مجرد ؛ میانہ رو ؛ معتدل ۔ (۲) شائستہ ؛ (تقریر میں) سوقیانہ پن سے پاک ؛ شستہ تقریر ؛ شستہ ورفتہ ؛ خالص و مہذب ۔ (۳) ضابطہ ؛ خود دار ؛ محتاط ؛ سادہ مذاق ؛ سادہ مزاج ؛ پاک و صاف طرز بیان ۔

Chaste tree : (n) شجر عفت ؛ ایک درخت جس کی نسبت پہلے یہ خیال کیا جاتا تھا کہ وہ عفت و عصمت کو بچاتا ہے ؛ پنج انگشت ۔

Chastelain : (n) =(Castellan) [L."Castellanus"] حاکم قصر ۔

Chastely : (adv) [f. CHASTE] شائستگی سے ؛ شستگی سے ؛ سادگی سے ؛ پاک دامنی سے ؛ پارسائی سے ۔

Chasten : (v) [f. L."Castigare"] (۱) تکلیف میں ڈال کر سدھارنا ؛ تزکیہ کرنا ۔ (۲) بنانا ؛ سنوارنا ؛ نکھارنا ؛ سمونا ؛ دھیما کرنا ؛ معتدل کرنا ؛ رام کرنا (نفس کو) ؛ نفس مارنا ، پاکیزہ بنانا ، روکنا ، کم کرنا ؛ افراط یا مبالغہ سے پرہیز کرنا ۔

Chastener : (n) سدھارنے والا ؛ تزکیہ کرنےوالا ؛ سنوارنے والا ؛ نکھارنے والا ؛ معتدل کرنے والا ؛ پاکیزہ بنانے والا ۔

Chasteness : (n) [f. CHASTE] پاکیزگی ؛ پاک دامنی ؛ پارسائی ؛ عفیفیت ؛ پرہیزگاری ؛ احتیاط ؛ معصومیت ؛ شستگی ؛ سادہ مزاجی ؛ سادہ مذاقی ۔

Chastise : (v) [ME. "Chastisen"] سزا دینا ؛ سیاست کرنا ؛ تادیب کرنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ گوشمالی کرنا ؛ سرزنش کرنا ۔ (۲) مارنا ؛ پیٹنا ۔ (٤) اصلاح کرنا ؛ ملامت کرنا ؛ متہم کرنا ۔

Chastisement : (n) عذاب ؛ تادیب ؛ توبیخ ؛ سرزنش ؛ سیاست ؛ عقوبت ؛ گوش مالی ؛ سزا ۔

Chastiser : (n) تنبیہ کرنے والا ؛ تادیب کرنے والا ؛ سرزنش کرنے والا ؛ سزا دینے والا ۔

Chastity : (n) [L."Castitatem"] (۱) عصمت ؛ عفت ؛ پاک دامنی ؛ زہد ؛ پارسائی ؛ پرہیز گاری ۔ (۲) کنوارا پن ؛ تجرد ؛ بکر ۔ (۳) سادہ مزاجی ؛ سادگی ؛ پاکی ؛ پاکیزگی ۔

Chastity belt : (n) پاک دامنی کا کمربند جسے پرانے زمانے میں عورتیں مانع مجامعت کےطور پر استعمال کرتی تھیں ۔

Chastize : (v)[Var. of CHASTISE] Chastise کی متبادل شکل ۔

Chasuble : (N) [ME."Chesible"] چیزوبل ؛ عیسائیوں کی عید قربان و فطر کے موقع پر رسوم ادا کرنےوالے کی پشت و دوش کا حلیہ* عبادت ۔

Chat : (n) [f. CHAT (v)] (۱) بات چیت ؛ گپ ؛ غپ شپ ؛ بے تکلف گفتگو ۔ (۲) دیدہ دلیری ۔

Chat : (n) مختلف چڑیوں کا نام ( خصوصاً گانے والی خوش آواز چڑیوں کا ) ۔

Chat : (n) [F."Chats"] (۱) بید مجنوں (Chart kin) کانام ۔ (۲) چھوٹی شاخ ۔

Chat : (n) چھوٹے گھٹیا قسم کے آلو ۔

Chat : (n) ( معدنیات ) خام دھات جس میں پتھر کے ٹکڑے لگے ہوں ۔

Chat : (v) [Sort f. CHATTER] بات چیت کرنا ؛ گپ شپ اُڑانا ؛ بےتکلف گفتگو کرنا ۔

Chateau : (n) (pl. Chateaux) [Fr.] (۱) قلعہ ؛ قصر ؛ جاگیرداروں کی گڑھی ؛ حویلی ؛ دیہاتی حویلی ۔ (۲) ایک قسم کی لال شراب ۔

Chatelain : (n) [Fr."Chatelain"] Chastelain / Castellain دیکھو

Chatelaine : (n) [Fr.] (۱) حاکم قلعہ یا قصر کی بیوی ؛ رئیسہٴ قصر ۔ (۲) تاگڑی ؛ تگڑی ؛ کردھنی ؛ چھوٹی چھوٹی زنجیریں جو عورت کی پیٹی میں گھڑی ، کنجی ، پنسل وغیرہ کے لئے لگی رہتی ہیں ۔

Chatelet : (n) [OF."Chastelet", dim. of "Chastel"] (۱) چھوٹا قلعہ یا قصر ۔ (۲) پیرس کے ایک قدیم قید خانہ کا نام ۔

Chatellany : (n) =(Castellany) [F."Chatellenie"] قلعے کی فرمان دہی ؛ قلعے کی حکومت ۔

Chaton : (n) [OF."chastun"] انگوٹھی کا سرا جس میں نگینہ جڑا ہو ؛ نگینہ ۔

Chatoyant : (a) [F.] بدلتی ہوئی چمک یا رنگ رکھنے والا ۔

Chatoyant : (n) چمکتا ہوا قیمتی پتھر ۔

Chatta : (n) [Hindi] چھاتا ؛ چھتری ۔

Chattel : (n) [L."Capitale"] (۱) چیز بست ؛ اسباب ؛ اشیاء ؛ اجناس ؛ مال و متاع ؛ اثاثا ؛ مال و اموال ؛ جائداد منقولہ ؛ اشیائے منقولہ ؛ اثاثہ ؛ انگز کھنگڑ ۔ (۲) خادم ؛ غلام ۔

Goods and chattels : ہر قسم کی ذاتی ملکیت یا مال و اموال ۔

Chattel-interest : (n) حق اجارہ داری ۔

Chattel mortgage : (n) ( تجارت ) رھن جائداد منقولہ ؛ رھن مال منقولہ ۔

Chattelism : (n) انسانوں کو غلام رکھنے کا نظام ۔

Chattels personal : (n) شخصی اشیائے منقولہ ۔

Chattels real : (n) حق ملکیت ( اجارہ پٹّہ وغیرہ ) ۔

Chatter : (v) [Echoic] (۱) (طیور کا) کلکلانا ؛ چوں چوں کرنا ؛ چیں چیں کرنا ۔ (۲) (انسان کا) بڑ مارنا ؛ بکواس کرنا ؛ ہرزہ گوئی کرنا ؛ یاوہ گوئی کرنا ؛ بک بک کرنا ؛ رٹنا ؛ بیہودہ بکنا ؛ احمقانہ گفتگو کرنا ؛ بے موقع بولنا ۔ (۳) (دانت کا) بجنا ؛ کٹکٹانا ؛ کڑکڑانا ؛ ڈگڈگانا ؛ کسی مشین کے ڈھیلے حصوں کا بجنا ؛ کھٹ کھٹ ہونا ۔

Chatter : (n) چڑ چڑ ؛ چٹ چٹ ؛ ٹیں ٹیں ؛ کلکلاھٹ ؛ کچکچاھٹ ؛ گپ شپ ؛ گپ ؛ بڑ ؛ ہرزہ گوئی ؛ یاوہ گوئی ؛ زیادہ گوئی ۔

Chatter box : (n) باتونی ؛ بکی ؛ گپی ؛ ہرزہ سرا ؛ یاوہ گو ؛ زیادہ گو ؛ پرگو ؛ پوچ گو ؛ باتوں کی جھڑ لگانے والا ؛ بسیارگو ۔

Chatteration : (n) ( مزاحاً )باضابطہ بکواس یا مسلسل بکواس ۔

Chatterer : (n) (۱) باتونی ؛ گپّی ؛ ہرزہ سرا ؛ یاوہ گو ؛ زیادہ گو ؛ بسیار گو ۔ (۲) چڑیوں کی ایک قسم ۔

Chatteringly : (adv) بطور بکواس ؛ ہرزہ گوئی کے ساتھ ۔

Chattiness : (n) غپ شپ ؛ گپ بازی ۔

Chatty : (n) [Hindi "Chati"] مٹی کا برتن ؛ چاٹی ؛ بلونی ۔

Chaucerian : (n) [f. the proper name] (۱) چوسرسے متعلق ؛ چوسر کی طرح کا ۔ (۲) چوسر کا پیرو ؛ چوسر کی نفسیات کا ماہر ۔

Chaucerism : (n) کوئی لفظ ، فقرہ یا اسلوب حسن جس میں چوسر کی نقالی ہو ۔

Chaud-medley / Chaud melle / Chaud mella : (n) [OFr."Chaude,"mellee"] شدید غصہ کی حالت میں جھگڑا ؛ جھگڑے کی حالت میں کسی کو زخمی کرنا ۔

Chaudron : (n) [Fr.] ایک قسم کا قرمزی رنگ ۔

Chaudron : (n) Chaldron کی متبادل شکل ۔

Chauffer : (n) [Fr."Chauffoir"] دھاتی انگیٹھی ؛ منقل ؛ آتش دان ۔ (۲) ٹوٹ کی بھٹی جس میں ھَوا کے لئے سوراخ ہو ۔

Chauffeur : (n) [Fr."Chauffeur"] موٹربان ؛ موٹر چلانے والا ؛ شوفر ؛ ڈرائیور ۔

Chauffeuse : (n) [Fr. fem. of "chauffeur"] خاتون موٹربان ؛ موٹر چلانےوالی ۔

Chauffeuse : (n) [Fr."Chauffer"] ایک فرانسیسی نیچی کرسی آتش دان کے نزدیک ۔

Chauldron : (n) دیکھو Chaldron

Chaukidar : (n) [Hindi."Chaukidar"] چوکیدار ۔

Chaulmoogra : (n)[Bengali."Caulmugra"] (۱)چلمگرا؛ پترکورا؛ پتیر کورا ۔(۲) ایک قسم کا درخت ۔

Chaulmoogra oil : (n) چل مگرا تیل جو کوڑھ یا جلدی بیماریوں کے علاج میں استعمال کیا جاتا ھے؛ پتر کورا تیل ۔

Chaumontel : (n) [name of a village in France] بڑی قسم کی ناشپاتی ؛ ولائتی ناشپاتی ۔

Chaunnoprockt : (n) [Gr."chaunoproktos"] چوڑے پاجامے والا آدمی ۔

Chaus : (n) [origin unknown] افریقہ کی وحشی بلی ۔

Chaussee : (n) [Fr.] شاھراہ ؛ سنگ بست رستہ ( جو پانی میں یا مرطوب مقام پر پایا جاتا ھے )۔

Chausses : (n) [Fr.] ایک قسم کا تنگ جامہ جو لوگ قرون وسطی میں پہنا کرتے تھے ۔

Chaussure : (n) [F."chaussure"] جوتا ؛ بوٹ ۔

Chauvin : (n) [Fr.] متعصب وطن پرست ۔

Chauvinism : (n) [Fr."Chauvinism"] جنگ جویانہ اور اندھی وطن پرستی ؛ شاونیت ۔

Chauvinist : (n) شاونی ؛ جنگجو وطن پرست ؛ جارحانہ وطن پرستی کا حامی ۔

Chauvinistic : (a) شاونی ؛ شاویانہ ؛ جارحانہ وطن پرستی کے انداز کا ؛ وطن پرستانہ ۔

Chavender : (n) =(chevin) ایک قسم کی مچھلی ۔

Chaw : (n) [f. CHAW (v)] تمباکو کا انٹا ؛ تمباکو کی گولی ۔

Chaw : (v) [Var. of chew] (۱) (سوقیانہ ) چابنا ؛ چبانا ۔ (۲) سوچنا ۔(۳) پریشان کرنا ؛ تنگ کرنا ۔ (٤) ( امریکی عامیانہ ) تباہ کرنا ؛ برباد کرنا ۔

To chaw up : تباہ کرنا ؛ برباد کرنا ۔

Chaw-bacon : (n) بے ادب ؛ احمق ؛ گنوار ؛ گنوارکاٹھ؛ گھامڑ ؛ اجڈ ۔

Chaw-stick : (n) انگور کی بیل کی طرح کا پودا جس کی شاخ کو غذا ھضم کرنے کےلئے چباتے ھیں۔

Chawdron : (n) [med. L."Calduna"] آنت ۔

Chay / Choy / Chaya : (n) [Tamil "Saya"] ایک قسم کا ھندوستانی پودا جس کی جڑ سےلال رنگ نکلتا ھے ۔

Chay : (n) دیکھو Chaise

Cheap : (a) [OE."Ceap"] (۱) ارزاں ؛ سستے مول کا ؛ کم مول کا ؛ ھلکے مول کا ؛ مندے بھاؤ کا ؛ کم دام کا ؛ (چیز قیمت، کم بھاؤ دکاندار کے متعلق آتا ھے) کم قیمت ؛ کم لاگت کا ؛ کم بھاؤ ۔(۲) لاگت یا خرچ کے لحاظ سے ارزاں ؛ کم خرچ بالا نشیں ۔(۳) جو آسانی سے حاصل ھو سکے ؛ سہل الحصول ۔(٤) بے قدر ؛ نکما ؛ حقیر ؛ کہنہ ؛ فرسودہ ؛ باسی ؛ ناچیز ۔ (٥) سستے داموں ؛ سستا ؛ ارزاں ۔(٦) کم سود ۔

Cheap : (adv) آسانی سے ؛ سہولت سے ؛ سستے داموں پر ۔

Cheap and nasty : سستا اور نکما ؛ ارزاں بہ علت ۔

Dirt cheap : مٹی کے مول ؛ کوڑی کے مول ۔

To feel cheap : (سوقیانہ) پژمردہ ھونا ؛ اداس ھونا ؛ افسردہ ھونا ؛ احساس حقارت کرنا ۔

To hold cheap : حقیر جاننا ؛ بے قدری کرنا ؛ قدر نہ کرنا ؛ ادنیٰ سمجھنا ۔

On the cheap : آسان طریقے سے ؛ مفت میں ۔

Cheap-jack / john : (n) پھیری والا ؛ بساطی ؛ دست فروش ۔

Cheap money : (n) (تجارت) ارزاں زر ؛ سستا زر ۔

Cheap money policy : (تجارت) سستے زر کی پالیسی ؛ ارزاں مالی پالیسی ۔

Cheap-skate : (n) خسیس ۔

Cheap trip : (n) ریل وغیرہ پر کم کرایہ دے کر تفریحی سفر ؛ ارزاں سفر ۔

Cheap tripper : (n) ریل وغیرہ پر کم کرایہ دے کر تفریحی سفر کرنے والا ؛ ارزاں مسافر ۔

Cheapen : (v) (۱) مول کرنا یا چکانا ؛ دام یا بھاؤ کرنا ؛ قیمت چکانا ۔ (۲) ارزاں کرنا ؛ ارزاں ھونا ؛ مول گھٹنا یا گھٹانا ؛ دام تڑانا ۔

Cheaper rate : (n) (تجارت) ارزاں شرح ؛ سستی شرح ۔

Cheapish : (a) نکما ؛ گھٹیا ؛ سستا ۔

Cheaply : (adv) ارزاں ؛ سستا ؛ کم قیمت پر ۔

Cheapness : (n) ارزانی ؛ سستاپن ؛ گھٹیا پن ۔

Cheat : (n) [ME."chete"] (۱) دم ؛ جھانسا ؛ دھوکا ؛ جل ؛ بُتّا ؛ حیلہ ؛ کید ؛ دغا ؛ عیاری ۔ (۲) حیلہ باز ؛ حیلہ ور ؛ دغاباز ؛ فریبی ؛ چالباز ؛ جھانسا دینے والا ؛ دھوکا باز ؛ ٹھگ ؛ عیار ؛ اڑی مار۔ (۳) تاش کا ایک کھیل جس میں ایسا دھوکا یا جُل جائز ہے جو معلوم نہ ہو سکے ۔ (٤) گھٹیا قسم کی روئی ۔ (٥) گھاس کی قسم جو گیہوں کے پودے کے ساتھ اگتی ہے ۔

Cheat : (v) [ME."chete"] (۱) ٹھگنا ؛ چال چلنا ؛ دغا دینا ؛ جھانسا دینا ؛ بُتّا دینا ؛ دھوکا دینا ؛ حیلہ کرنا ؛ فریب دینا ؛ بے ایمانی کرنا ؛ دغا بازی کرنا ۔ (۲) خرید و فروخت میں بے ایمانی کرنا ؛ کانٹا مارنا ؛ ڈنڈی مارنا ۔ (۳) (وقت) گزارنا ؛ ( وقت ) بُھلانا ؛ ( تکان ) اتارنا ؛ اس طرح سے مشغول ہونا کہ وقت یا تکان محسوس نہ ہو ۔ (٤) شرائط نکاح کی خلاف ورزی کرنا ( جنسی طور پر ) ۔

Cheatable : (a) دھوکا کھانے والا ؛ جُل میں آنے والا ؛ ٹھگانے والا ؛ فریب کھانے والا ۔

Cheatee : (n) فریب خوردہ ۔

Cheater : (n) فریبی ؛ ٹھگ ؛ دغاباز ؛ جل دینے والا ؛ جھانسا دینے والا ۔

Cheatery : (n) دھوکا ؛ فریب ؛ جل ؛ جھانسا ؛ بُتّا ۔

Cheatingly : (adv) فریب دیتے ہوئے ؛ دھوکا دے کر ۔

Chebacco-boat : (n) [pg."xabeco"] نیو فاؤلینڈ میں استعمال ہونے والی ماہی گیری کی کشتی ۔

Chebec/-ok : (n) [Arab."Sabak"] (۱) بحر روم کی سہ مستولی کشتی ۔ (۲) ایک قسم کی مکھی پکڑنے والی چڑیا ۔

Chebule : (n) [Urdu "kabule"] ہلیلہ کابلی ۔

Check : (n) [pers."Shah"] (۱) شطرنج میں بادشاہ پر زور ؛ شہ ؛ کشت ؛ ایسے موقع پر کشت کہنا ۔ (۲) حرکت میں یکایک روک ؛ رکاوٹ ؛ ناگہانی روک ؛ مزاحمت ؛ زجر ؛ گھڑکی ؛ ممانعت ؛ ڈانٹ ؛ جھڑکی ۔ (۳) خفیف فوجی شکست ۔ (٤) (شکار) بو کا غائب ہونا ۔ (٥) انقطاع ؛ روک ٹھیراؤ ؛ تعرض ؛ سدِّ باب ۔ (٦) روک اٹکاؤ ؛ روک تھام ؛ کسی قسم کا میکانیکی روک ۔ (۷) شے یا شخص جو مزاحمت کرے ؛ مزاحم ؛ روکنے والا ۔ (۸) جانچ ؛ پڑتال ؛ مقابلہ ؛ امتحان ؛ تنقیح ( حسابات ) ۔ (۹) شناخت چھٹی ؛ چھوٹے ہونے یا سپرد کردہ اسباب کی رسید ؛ کارڈ یا دھات کا چھوٹا سا ٹکڑا جس سے ملکیت ظاہر ہو یا رسید کا کام کرے ۔ (۱۰) (امریکا) تاش کھیلنے میں پیش تختہ جس پر شرط وغیرہ کا روپیہ رکھتے ہیں ؛ تاش کا پیش تختہ ۔ (۱۱) علامت ؛ نشان ۔ (۱۲) زمین کا رقبہ جو پشتوں سے گھرا ہوا ہو ۔ (۱۳) ہلکا پھلکا کھانا ؛ ہلکا ناشتہ ۔ (۱٤) کپڑا رکھنے کی جگہ ۔ (۱٥) شگاف ۔ (۱٦) باز کا شکار کو چھوڑ کر کسی دوسرے گھٹیا شکار پر جھپٹنا ؛ گھٹیا شکار ۔

In check : روک میں ؛ بندش میں ۔

Positive check : (تجارت) قطعی روک ؛ اثباتی روک ؛ (سماجیات) مثبت رکاوٹیں ۔

To fly at check : باز کا گھٹیا شکار پر جھپٹنا ۔

To haul in one 's checks : (روزمرہ) مرجانا ؛ جان بحق تسلیم ہونا ۔

To run at check : ضبط میں رکھنا ؛ قابو میں رکھنا ۔

Check : (n) [Short for "Checker"] (۱) مربع نقش و نگار ، نقشہ ؛ چارخانہ ؛ چوخانہ ؛ چارخانہ دار ۔ (۲) مربع نقش و نگار والا کپڑا ؛ چار خانہ کپڑا ۔

Check : (n) cheque کی بدلی ہوئی یا متبادل شکل ۔

Check : (v) [OFr."eschequier"] (۱) کشت دینا ؛ شہ دینا ۔ (۲) یکایک روکنا ؛ دفعتاً روک دینا ۔ (۳) ( شکاری کتوں کا) بو نہ پاکر رک جانا ۔ (٤) روکنا ؛ تھامنا ؛ ٹھہرانا ؛ اٹکانا ؛ بند کرنا ؛ قابو میں رکھنا ؛ دباؤ میں رکھنا ؛ باز رکھنا ۔ (٥) جانچنا ؛ پڑتالنا ؛ بدھ ملانا ؛ جائزہ لینا ؛ مقابلہ کرنا ؛ تنقیح کرنا ( بیان ، حساب ، اعداد و شمار ملازمین وغیرہ کا ) ۔ (٦) باز کا اپنے شکار کو چھوڑ کر گھٹیا شکار پر جھپٹنا ۔ (۷) سرزنش ۔ (۸) شناختی رسید لے کر کسی چیز کو حفاظت میں رکھ دینا ۔ (۹) شگاف کرنا ؛ شگاف ہونا ۔ (۱۰) نشان لگانا ۔ (۱۱) (اسباب کو) سپرد کر دینا ؛ سونپ دینا ( جہاز وغیرہ کو ) ۔

To check a brace : ( جہازرانی ) ڈھیلا کرنا ۔

To check at the fist : ( باز کا ) مٹھی سے بدکنا ۔

To check into / in : کسی ہوٹل میں کمرہ یا رہنے کی جگہ ٹھیک کرنا یا رہنے کا انتظام کرنا ۔

To check off : ٹک مارک لگانا ؛ پڑتال کرنا ۔

To check out : (۱) ہوٹل چھوڑ دینا ۔ (۲) ( عامیانہ ) مرجانا ۔(۳) اھل ھونا ۔

To check up : تحقیق کرنا ؛ حساب کرنا ۔

To check on : جانچنا ؛ پڑتالنا ؛ جانچ پڑتال کرنا ۔

To check over : جانچ کرنا ۔

Check : (v) چارخانہ نقش و نگار بنانا ۔

Check-action : (n) پیانو میں موگری روکے رکھنا کہ دوبارہ ضرب نہ لگنے پائے ۔

Check clerk : (n) جانچ پڑتال کرنے والا یا کرانی ؛ ( انتظامیہ ) پڑتال کلرک ۔

Check her (a ship) : (v) روک لو ۔

Check-dey : (n) کھٹکے دار قفل کی کنجی ۔

Check-list : (n) پڑتال فھرست ۔

Check-lock : (n) کھٹکے دار تالا ۔

Check-man : (n) وہ شخص جو کرایہ ، ٹکٹ وغیرہ کا معائنہ کرتا ھے ۔

Check-mate : (n) [pers."shah mat"] شہ مات ؛ شکست مات ۔

Check mate : (v) شہ مات دینا ؛ مات دینا ؛ مات کرنا ؛ شکست دینا ؛ ھرا دینا ۔

Check measure : (n) ناپ تول ، جانچ ۔

Check-nut : (n) وہ ڈھبری جو دوسری ڈھبری پر چڑھائی جائےتا کہ دوسری ڈھبری کسی رھے ؛ روک ڈھبری ۔

Check off : (v) ٹک مارنا ؛ چک کرنا ؛ جانچنا ؛ ( تجارت ) کٹوتی ۔

Check out : (v) (۱) ھوٹل چھوڑ دینا ۔ (۲) ( عامیانہ ) مر جانا ۔(۳) اھل ھونا ۔

Check over : (v) جانچ پڑتال ' امتحان ۔

Check point : (n) وہ جگہ جہاں انے جانے والی گاڑیوں کو معائنہ کے لئے روکا جاتا ھے ۔

Check register : (n) ( تجارت ) چیک رجسٹر ۔

Check-rein : (n) قانزہ : وہ تسمہ جو گھوڑے کو سر نیچا کرنے سے روکتا ھے ۔

Check-rein : (n) قابو میں رکھنا ۔

Check-room : (n) وہ کمرہ جہاں سامان، کپڑے یا دوسری ذاتی چیزیں حفاظت کے لئے رکھی جاتی ھیں ۔

Check-stones : (n) [origin unknown] سنگ ریزہ : سنگ ریزوں سے بچوں کا ایک کھیل ۔

Check-strap : (n) ٹوپی کا وہ تسمہ جو ٹھوڑی کے نیچے رھتا ھے ۔

Check-string : (n) گاڑیوں میں لگی رسی جس کو کھینچنے سے گاڑی بان گاڑی روک دیتا ھے ؛ روک ڈورا ۔

Check-taker : (n) تھیٹر وغیرہ میں ٹکٹ جمع کرنےوالا ؛ ٹکٹ گیر ۔

Check-till : (n) دکان کے پیش تختہ میں رسیدوں کے رکھنے کی جگہ ؛ رسید خانہ ۔

Check-weigher / Check-weighman : (n) کوئلہ کی کان میں نکلے ھوئے کوئلوں کو وزن کرنے والا ۔

Checked : (adj) (۱) رُکا ھوا ؛ روکا ھوا ؛ بندش کیا ھوا ۔(۲) چار خانہ دار ۔

Checked syllable : (n) ( لسانیات ) بند رکن ؛ بند بول ۔

Checker : (n) بساط شطرنج ۔

Checker : (n) جانچ کرنے والا ؛ حساب کرنے والا ۔

Checker belly : (n) سفید سینے والی بط ۔

Checker berry : (n) لال رنگ کے گوندی جیسے پھل ۔

Checker board : (n) بساط شطرنج ؛ چوخانہ ؛ چار خانہ ۔

Checker work : (n) چار خانہ کا کام ۔

Checkered : (a) (۱) مختلف رنگ کے چار خانہ والا ۔ (۲) ( مجازاً ) قسمت کی بو قلمونی کا شکار ؛ نیرنگی قسمت کا شکار ۔

Checkers : (n) ایک قسم کا کھیل شطرنج کی طرح کا ۔

Checky / Chequee : (a) ( نقابت اور عام معنوں میں ) چارخانہ دار ؛ مختلف رنگوں کا چار خانہ دار مارکہ ۔

Cheddar : (n) [proper name] انگلستان کےایک دیہات کا نام ۔

Cheddar cheese : (n) ایک قسم کا پنیر ؛ ولایتی پنیر ۔

Chee-chee : (n) [Hindi "chhi-chhi"] مخلوط یوروپی اور ایشیائی نسل والا ؛ دوغلا ۔

Cheek : (n) [OE."Ceoce"] (۱) گال ؛ رخسار ؛ گل ؛ خد ؛ کلا ۔ (۲) شوخ تقریر ؛ گستاخانہ تقریر ۔ (۳) ڈھٹائی ؛ شوخ چشمی ۔(٤) دروازہ وغیرہ میں کواڑ ۔(٥) (جمع میں) آھنی شکنجہ یا زنبور کے دندانے جو ایک دوسرے میں بیٹھ جائیں ۔ (٦) کسی تودے ، ساخت یا ڈھانچہ یا دہانے کا عمودی حصہ ۔ (۷) لگام یا مہنال کا ایک حصہ ۔ (۸) سرین ؛ چوتڑ ۔

Cheek by jowl : بہت ھی قریب ؛ یار غار ؛ ھمراز ؛ چولی دامن کا ساتھ ؛ پاس پاس ؛ ساتھ ساتھ ۔

To give cheek : گستاخی سے بولنا ؛ گستاخی کرنا ؛ ڈھٹائی سے بولنا ۔

To have the cheek : ڈھٹائی کرنا ؛ جسارت کرنا ؛ جسارت ھونا ۔

To one 's own cheek : بلا شرکت غیرے ؛ خود سے ۔

Cheek : (v) (۱) ساتھ ساتھ رکھنا ۔(۲) ڈھٹائی سے بولنا ؛ گستاخی کرنا ؛ شوخ تقریر کرنا ۔(۳) چڑانا ۔

Cheek-bone : (n) آنکھ کے نیچے گال کی ھڈی ۔

Cheek pouch : (n) بندروں کے گال کے اندر کی تھیلی جس میں وہ کھانے کی چیزیں رکھتے ھیں ۔

Cheek strap : (n) لگام کا وہ سرا جو گھوڑے کے سر سے گزرتا ھے ۔

Cheek tooth : (n) ڈاڑھ ۔

Cheeked : (a) رخسار والا ؛ رخسارہ دار ۔

Cheekily : (adv) گستاخانہ ؛ شوخی سے ؛ گستاخی سے ۔

Cheekiness : (n) گستاخی ؛ ڈھٹائی ؛ دیدہ دلیری ؛ جسارت ؛ شوخی ۔

Cheeky : (a) ڈھیٹ ؛ گستاخ ؛ دیدہ دلیر ؛ شوخ ۔

Cheep : (n) [See next] (۱) پرند بچے کی باریک آواز ؛ چیں چیں ۔ (۲) اشارہ ؛ لفظ ؛ آواز ۔

Cheep : (v) [Of. imit.origin] (۱) چیں چیں کرنا ۔(۲) بولنا ۔

Cheeper : (n) تیتر بچہ یا چوزہ ۔

Cheepy : (n) چیں چیں کرنے والا ۔

Cheer : (n) [Gr."kara"] (۱) دل ، دماغ اور مزاج کی کیفیت ۔ (۲) خوشی ؛ خوش دلی ۔(۳) غذا ؛ طعام ؛ خوراک ؛ کھانا ؛ بھوجن ؛ تواضع ؛ ضیافت ؛ سامان دعوت ۔ (٤) تسلی ؛ ھمت افزائی ۔ (٥) آفریں ؛ زندہ باد ؛ جی کار ؛ جے جے کار ؛ واہ وا ؛ نعرۂ آفریں ؛ تحسین ؛ مرحبا ۔

Make good cheer : خوب کھاؤ ؛ مزے دار کھانے کھاؤ ، مزے اُڑاؤ ۔

The fewer, the better cheer : جتنے آدمی کم اتنا ھی کھانے کو زیادہ ۔

Three cheers : تین نعرۂ تحسین ۔

To be of good cheer : دل مضبوط رکھنا ؛ جی نہ ھارنا ؛ امید قائم رکھنا ۔

What cheer : مزاج شریف ؛ تمھارا کیا حال ھے ؟

Cheer : (v) (۱) دلاسا دینا ؛ ڈھارس دینا ؛ تسلی دینا ؛ تشفی دینا ؛ تسکین دینا ؛ خاطر جمع کرنا ؛ دلجمعی کرنا ؛ دل یا جی بہلانا ؛ جی خوش کرنا ؛ دلداری کرنا ؛ خوش ھونا ؛ امید دلانا ۔ (۲) دل بڑھانا ؛ ھمت بندھانا ؛ ترغیب دینا ؛ ( خصوصاً بلند آواز سے ) زندہ باد کہنا ۔ (۳) (پکار کر ) تحسین کرنا ؛ آفریں کرنا ؛ شاباش دینا ؛ مرحبا کہنا ۔

**Cheer up : (v)** تسلی دینا ؛ جی نہ ھارنا ؛ ھمت باندھنا ؛ بشاش ھونا ؛ مگن ھونا ؛ خاطر جمع ھونا یا کرنا ؛ دل جوئی کرنا ۔

**Cheered : (a)** خوش ؛ شادماں ؛ دل شاد ۔

**Cheerer : (n)** (۱) خوش کرنے والا ؛ تسلی دینے والا ۔ (۲) دل خوش کرنے والی شراب یا مشروب ۔

**Cheerful : (a)** (۱) قانع ؛ خوش ؛ خوش وقت ؛ شاد ؛ مگن ؛ شادماں ؛ ھشاش بشاش ۔ (۲) مسرور کن ؛ خوش گوار ؛ فرح بخش ؛ مست بخش ؛ روح پرور ؛ تازگی بخش ؛ زندہ دل ؛ خندہ پیشانی ۔ (۳) رضامند ؛ راضی ؛ آمادہ ۔

**Cheerfulize : (v)** خوش کرنا ؛ بشاش کرنا ؛ امید دلانا ۔

**Cheerfully : (adv)** شادمانی سے ؛ خوشی سے ؛ دل سے ؛ خندہ پیشانی سے ؛ سر آنکھوں سے ؛ جی جان سے ؛ رضامندی سے ۔

**Cheerfulness : (n)** مسرت ؛ خوشی ؛ امید واری ؛ بشاشت ؛ خوش وقتی ؛ شادمانی ؛ زندہ دلی ؛ خوش طبعی ؛ خوشی و خرمی ؛ خوش مزاجی ۔

**Cheerily : (adv)** خندہ روئی سے ؛ زندہ دلی سے ؛ خوشی سے ۔

**Cheeriness : (n)** شادمانی ؛ خندہ روئی ؛ خرمی ؛ خوشی ؛ زندہ دلی ؛ خوش وقتی ؛ خوش طبعی ۔

**Cheeringly : (adv)** دیکھو Cheerfully

**Cheerio / Cheero : (int)** [f. CHEER (Y + O)] خدا حافظ ۔

**Cheerleader : (n)** کسی کھیل کے موقع پر نعرہ آفریں کی تلقین کرنے والا ۔

**Cheerless : (a)** تیرہ و تار ؛ بے نور ؛ بے رونق ؛ اداس ؛ سونا ؛ افسردہ ؛ بجھا ھوا ؛ مردہ ؛ شکستہ حال ۔

**Cheerlessly : (adv)** اداسی سے ؛ افسردگی سے ؛ بے دلی سے ۔

**Cheerlessness : (n)** بے رونقی ؛ اداسی ؛ افسردگی ؛ شکستہ حالی ؛ مردنی ؛ بے نوری ؛ سونا پن ؛ پژمردگی ۔

**Cheerly : (a)** خوش ؛ دل شاد ؛ شاد ؛ شادماں ۔

**Cheerly : (adv)** ( بحری ) دل و جان سے ؛ چستی و چالاکی سے ؛ جیوٹ سے ؛ ھمت سے ۔

**Cheers : (n)** شاد باش ؛ خوش رھو ( جام صحت کےوقت ) ۔

**Cheery : (a)** خوش ؛ بشاش ؛ خوش وقت ؛ شادماں ؛ مسرور ؛ ھنس مکھ ؛ خندہ رو ؛ خنداں ؛ مگن ؛ زندہ دل ۔

**Cheese : (n)** [OE."Cese"] (۱) پنیر ۔ (۲) خطمی کا پھل ۔ (۳) پنیر کی شکل یا اسطرح کی کوئی چیز ؛ پنیر کی طرح نرم یا بو رکھنے والی کوئی چیز ۔

Bread and cheese : سادہ غذا ؛ دال روٹی ؛ موٹی جھوٹی ۔

Chalk and cheese : بالکل مختلف ؛ گدھے گھوڑے کا سا فرق ۔

Green cheese : کچا پنیر ۔

To make cheeses : گھاگر ناچ ناچنا ( اسکول کی لڑکیوں کا ) ؛ چکر کھاتے کھاتے یکایک بیٹھ جانا جس سے سایہ یا جامہ پھول جاتا ھے ۔

**Cheese : (n)** [pers."chiz"] ( عامیانہ ) قسم اول کی کوئی چیز ؛ اھم شخصیت ؛ فرد اعلیٰ ؛ مالك ۔

**Cheese : (n)** [See prec.] ٹھیك ؛ ٹھیك بات ؛ یہ بات ؛ صحیح بات ۔

**Cheese : (v)** [Cheese it] (سوقیانہ) جانے دو ؛ ٹھہرو ؛ چھوڑ دو ؛ بھاگو ۔

**Cheese box : (n)** (۱) اسطوانہ بکس پنیر رکھنے کے لئے ۔ (۲) اس طرح کی کوئی اسطوانہ چیز ۔

**Cheese-burger : (n)** پنیر سموسہ ( سنبوسہ ) ۔

**Cheese cake : (n)** (۱) پنیری کیك جس میں دہی ، پنیر وغیرہ کی مٹھائی بھری جاتی ھے ؛ نان پنیر ؛ پنیری روٹی ۔ (۲) اشتہاروں میں عورتوں کے پاؤں، رانوں یا جسم کی نیم برھنہ تصویر ۔

**Cheese-cutter : (n)** پنیر تراش ۔

**Cheese dream : (n)** سینکی ھوئی پنیری سینڈ وچ ۔

**Cheese eater : (n)** ( عامیانہ ) مخبر ؛ خبر رساں ۔

**Cheese fly : (n)** پنیری مکھی ؛ ایك چھوٹی کالی مکھی جو پنیر میں پیدا ھوتی ھے ۔

Cheese-hopper / Cheese maggot / Cheese skipper : (n) پنیر مکھی کا پہل روپ ۔

Cheese-mite : (n) کرم پنیر ۔

Cheese monger : (n) پنیر فروش ۔

Cheese-parer : (n) خسیس ؛ کنجوس ؛ بخیل ؛ تنگ دل ۔

Cheese-paring : (a) (۱) بخیل ؛ کنجوس ؛ دانہ زد ۔ (۲) ( بصیغہ جمع ) چھانٹ چھونٹ ؛ الّم غلّم اشیا ؛ کترن ؛ چھاٹن ۔

Cheese-plate : (n) (۱) پنیر رکابی ۔ (۲) بڑا کوٹ بٹن ۔

Cheese-press : (n) پنیر بنانے والے دہی کو سانچے میں ڈھالنے کی مشین ۔

Cheese-rennet / Cheese-running : (n) پنیر مایہ ( ایک پودے کا نام ) ۔

Cheese scoop / Cheese taster : (n) پنیر گیر ؛ وہ چمچہ جس سے تھوڑا تھوڑا پنیر نمونے کے لئے نکالتے ھیں ۔

Cheese spread : (n) نرم پنیر جس کو روٹی کے ٹکڑے پر لگایا جاسکتا ھے ۔

Cheese straw / Cheese stick : (n) پنیر کی لوزیں ۔

Cheese vat / Cheese tub : (n) گول ناند جس میں پنیر بنانے میں دہی جمایا جاتا اور توڑا جاتا ھے ۔

Cheese-week : (n) ایک ھفتہ جو سوموار سے شروع ھوتا ھے لنیٹ کے آغاز سے پہلے اور جس میں پنیر اور انڈا آخری بار ایسٹر کے پہلے کھایا جا سکتا ھے ۔

Cheesecry : (n) پنیر بنانے کا کارخانہ ۔

Cheesed off : (a) ( عامیانہ ) غیر مطمئن اور برھم ۔

Cheeselip/-lap : (n) [OE."Cese lyb(b) ON."lyf"] بستہ شیر (جما ھوا دودھ جو شیر خوار بچھڑے کے معدے میں پایا جاتا ھے اور دودھ جمانے یا پنیر بنانے میں کام آتا ھے) ؛ پنیر مایہ ؛ بچھڑے کا سکھایا ھوا معدہ ۔

Cheeseparing : (n) خساست ؛ کنجوسی ؛ بخالت ؛ تنگ دلی ۔

Cheesiness : (n) پنیر پن ؛ پنیر کا ذائقہ ۔

Cheesy : (a) (۱) پنیری ؛ پنیر نما ؛ پنیر کی بو ؛ مزہ یا خاصیت رکھنے والا ۔ (۲) ( عامیانہ ) سستا ؛ بے قیمت ۔

Cheesy : (a) (۱) طرح دار ؛ بانکا ؛ بنا ٹھنا ۔ (۲) ممتاز ؛ عالی ۔

Cheetah : (n) [Skr. "Citrakaya"] چیتا ( درندہ ) ۔

Cheewink / Chewink : (n) [Echoic .] شمالی امریکہ کی ایک چڑیا ۔

Chef : (n) [Fr .] رئیس ؛ چیف ؛ لیڈر ۔

Chef : (n) [Fr .] میر مطبخ ؛ باورچی ۔

Chef d' ecole : (n) [Fr.] مصوروں، موسیقاروں یا مصنّفوں کے کسی گروہ کا رھنما ۔

Chef d' oeuvre : (n) [Fr .] فن یا ادبی شاھکار؛ مہا کاج ۔

Chef de cabinet : (n) [Fr .] فرانسیسی وزیر کا خاص سکریٹری ؛ معتمد خصوصی ۔

Chef de cuisine : (n) میر مطبخ ۔

Cheilanthes : (n) [L."chil-" "-anthus"] ایک قسم کا سرخس ۔

Cheilitis : (n) ھونٹ کا ورم ۔

Cheirogaleus : (n) [CHEIRO+Gr."galee"] چھوٹے بندروں کی ایک قسم ۔

Cheiroglossa : (n) [CHEURO+ L."glossa"] سرخس کی ایک قسم ۔

Cheiropo /-ped : (n) [CHEIRO+Gr."pod"] دودھ پلانے والے جانور جن کے ھاتھ ھوتے ھیں ۔

Cheiroptera : (n) [[CHEIRO+Gr."pteron"] ذوات الثدی یا دودھ پلانے والے جانوروں میں سے وہ جانور جن کے جھلی دار ھاتھ پیروں کا کام دیں ؛ شپری جانور ؛ خفاشیہ ۔

Cheiropterous : (a) ذوات الثدی یا دودھ پلانے والے جانوروں سے متعلق جن کے جھلی دار ھاتھ پیروں کا کام دیتے ھیں ؛ خفاشی ؛ خفاشیہ ؛ چمگاڈر کی قسم کا ۔

Cheirotherian : (a) [See next] معدوم چوپایہ Cheirotherium سے متعلق یا اس کا ۔

Cheirotherium : (n) [ CHEIRO + Gr."therion"] ایک معدوم چوپایہ جانور جس کے نقش پا انسانی ہاتھوں کے مشابہ ہوتے ہیں ۔

Cheka / Tcheka : (n) [ Russ.] کمیونسٹ ملکوں کی خفیہ پولیس جن کو گویا لوگوں کی موت و زندگی پر اختیار رهتا ہے ۔

Chekhovian : (a) [ after Anton Chekhov] چیخوف کےافسانوں اور ڈراموں کی فضا یا کردارنگاری کا شائبہ ۔

Chekist : (n) [ Russ.] کمیونسٹ ملکوں کی خفیہ پولیس کا رکن ۔

Chela : (n) [ Gr."Chela"] کیکڑا ، بچھو یا جھینگا کا پنجہ ۔

Chela : (n) [ Hindi] چیلا ؛ مرید ؛ بدھ مت کا چیلا ؛ شاگرد ۔

Chelaship : (n) شاگردی ؛ مریدی ۔

Chelate : (a) [ Gr."Chela"] کیکڑے ، بچھو یا جھینگے کے پنجے کی طرح ؛ ( کیمیا ) کیلیٹ ۔

Chelation : (n) ( کیمیا ) کیلیشن ۔

Chelerythrine : (n) [ Gr."Cheli(domian) erythros" + -INE ] ( کیمیا ) ایک قسم کا بے رنگ زهریلا بلوری القلی نما مادہ ۔

Chelicer / -cere : (n) [ Gr."Chela" + "Keras"] دو زوائد جو عنکبوت یا عقرب کے اگلے حصے میں ہوتے ہیں ۔

Cheliceral : (a) عنکبوت یا عقرب کے اگلے حصے کے زوائد کے متعلق ۔

Chelidonic : (a) (Cholidonic acid) [ L."Chelidonia" + -IC ] سلن دین کا ترشہ ۔

Chelifer : (n) [ CHELA + L."fer"] ایک قسم کا مکڑا جو بے دم کے بچھو کی طرح ہوتا ہے ۔

Cheliferous : (a) پنجہ دار ۔

Cheliform : (a) پنجہ نما ۔

Chelinga : (n) [ Skr."jalamga"] ایک قسم کی کشتی جس کے دونوں سرے نوکیلے ہوتے ہیں ۔

Cheliped : (n) بڑا پنجہ رکھنے والا قشریہ کے قسم کا ( جانور ) جس کے ایک پاؤں کا پنجہ بڑا ہوتا ۔

Chelodina : (n) [ Gr."Chelys" + -dina] کچھوا جو آسٹریلیا میں پایا جاتا ہے ۔

Cheloid / Keloid : (n) [ Fr."Cheloide"] ایک جلدی بیماری جس میں جلد میں پنجہ کی شکل نمایاں ہوجاتی ہے ۔

Chelone : (n) [ Gr."Chelone"] ایک قسم کا امریکی سدا بہار پودا جس میں سفید یا ارغوانی پھول ہوتے ہیں ۔

Chelonian : (a&n) [mod.L."Chelonia"+ -an] (۱) کچھوے کی جنس کا ۔ (۲) کچھوا ۔

Chemiatric : (a) [mod.L."Chemiatria"] طب کے اس نظریہ سے متعلق کہ بیماری بدن میں تخمیر کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے اور اسی طرح اس کا علاج ہوتا ہے ۔

Chemiatric : (n) طب کے تخمیری نظریے کو ماننے والا ۔

Chemic : (a) [ Fr. "Chemique"] (۱) کیمیائی ۔ (۲) کیمیا گری سے متعلق ۔

Chemic : (n) [ As prec.] چونے کا کلورائیڈ ۔

Chemic : (v) چونے کے کلورائیڈ کا محلول استعمال کرنا ؛ سفید کرنا ۔

Chemical : (a) [ CHEMIC -AL] (۱) کیمیائی ؛ کیمیا سے متعلق ؛ کیمیا کا ؛ کیمیاوی ۔ (۲) (جمع میں) کیمیاوی اشیاء (وہ اشیاء جو کیمیاوی اعمال سے حاصل ہوں یا ان میں استعمال کی جائیں) ۔ (۳) کیمیا کا ماہر ۔

Chemical action : (n) ( کیمیا ) کیمیائی عمل ۔

Chemical affinity / Chemical attraction : (n) کیمیائی کشش ۔

Chemical antidote : (n) ( کیمیا ) کیمیائی تریاق ، نور ۔

Chemical avidity : (n) ( کیمیا ) کیمیائی اشتیاق ۔

Chemical balance : (n) کیمیاوی ترازو ۔

Chemical change : (n) ( کیمیا ) کیمیائی تبدیلی ۔

Chemico- : جزو ترکیبی، واصلہ بمعنی کیمیائی ۔

Chemigraphy : (n) دھات پر نقشہ بنانے کا عمل جس میں تصویر کشی کا استعمال نہیں ہوتا ھے ۔

Chemiluminiscence : (n) ( کیمیا ) کیمیائی تابندگی ۔

Chemin de fer : (n) [ Fr.] تاش کا کھیل ۔

Chemiphotic : (a) کیمیائی طاقت کی روشنی میں تبدیل ہونے سے متعلق ۔

Chemise : (n) [ late L."Camisia"] (۱) عورتوں کے پہننے کا زیر جامہ ؛ پیراھن ؛ کرتا ؛ قمیض ( زنانہ ) ۔ (۲) ( قلعہ بندی ) وہ دیوار جو فصیل یا برج کو مضبوط کرنے کے لئے بنائی جاتی ھے ۔

Chemisette : (n) [ dim. of CHEMISE] (۱) شلوکا ۔ (۲) لیس یا ململ جو عورتیں گریبان کے چاک میں لگاتی ھیں ۔

Chemism : (n) [ Fr."Chimisme"] کیمیائی خاصیت ؛ عمل یا طاقت ۔

Chemisorbtion / Chemisorption : (n) ( طبیعیات ) کیمیائی جذب ۔

Chemist : (n) [ mod.L."Chimysta"] کیمیاوی ؛ دوا ساز ؛ عطار ؛ دوا فروش ؛ کیمیا گر ۔

Chemistry : (n) [ See Alchemy] (۱) علم کیمیا ؛ کیمیا ؛ رسائین ودیا ۔ (۲) مادوں کی کیمیائی ترکیب اور خاصیت ۔ (۳) کیمیائی عمل اور مظاھر ۔ (٤) عجیب و غریب ترکیب ۔ (٥) ھیجان ۔ (٦) ایسے اعمال و محرکات جو سمجھ میں نہ آئیں یا جن کاتجزیہ نہ ھو سکے ۔

Applied or practical chemistry : (۱) عملی کیمیا ۔ (۲) ( مجازاً ) پراسرار تغیر یا عمل ۔

Agricultural chemistry : زراعتی کیمیا ۔

Inorganic chemistry : غیر نامیاتی کیمیا ۔

Mental chemistry : ( تعلیمات و نفسیات ) کیمیائے ذھنی ۔

Organic chemistry : نامیاتی کیمیا ۔

Chemical composition : (n) کیمیائی ترکیب یا اجتماع ۔

Chemical constant : (n) ( کیمیا ) کیمیائی کانسٹینٹ ۔

Chemical constitution : (n) ( کیمیا ) کیمیائی بناوٹ ۔

Chemical equilibrium : (n) ( کیمیا ) کیمیائی توازن ۔

Chemical equivalent : (n) ( کیمیا ) کیمیا بدل ۔

Chemical examination : (n) ( کیمیا ) کیمیائی جانچ ۔

Chemical examiner : (n) ( انتظامیہ ) کیمیائی جانچ کرنے والا ۔

Chemical exchange method : ( کیمیا ) کیمیائی طریقۂ تبادلہ ۔

Chemical hygrometer : (n) ( کیمیا ) کیمیائی نمی ؛ ( طبیعیات ) دمی پیمائی ۔

Chemical microscopy : (n) کیمیائی شناخت کے لئے ذرہ بینی ۔

Chemical passivity : (n) ( کیمیا ) کیمیائی جمود ۔

Chemical potential : (n) ( طبیعیات ) کیمیائی مضمر ؛ ( کیمیا ) کیمیائی قوت ۔

Chemical precipitation : (n) ( کیمیا ) کیمیائی ترسیب ۔

Chemical property : (n) کیمیائی خاصیت ۔

Chemical reactivity : (n) ( کیمیا ) کیمیائی صلاحیت عمل ۔

Chemical sense : (n) اعصابی نظام جو کیمیائی محرکات سے اثر پذیر ھوتا ھے ۔

Chemical warfare : (n) ( تاریخ ) کیمیائی جنگ ؛ وہ جنگ جس میں آگ یا دھواں یا گیس کا استعمال ھوتا ھے ۔

Chemicalization : (n) کسی کیمیائی مادہ کا استعمال ۔

Chemicalize : (v) کسی کیمیائی مادہ کا استعمال کرنا ۔

Chemically : (adv) کیمیائی طور پر ؛ کیمیا کی رو سے ؛ کیمیائی اصول کے مطابق ۔

Chemically pure : خالص جس میں کیمیائی تجزیہ سے کسی غیر خالص چیز کا پتا نہ چلے ۔

Chemitype : (n) ["Chemi"in CHEMIC + TYPE ] : کیمیا چھاپ
چھاپے میں کیمیائی عمل سے کسی پلیٹ کا چربہ لینا ۔

Chemitype process : (n) کیمیا چھاپ کا عمل ۔

Chemolysis : (n) نامیاتی مادوں کا کیمیائی مرکبات کے اثر سے محلول ہو جانا ۔

Chemolytic : (a) نامیاتی مادوں کا کیمیائی مرکبات کے اثر سے محلول ہوجانے کے متعلق ۔

Chemosed : (a) پھولا ہوا پپوٹا ۔

Chemosis : (n) [ Gr."Chemosis"] ( طب ) آنکھ کے پپوٹے کی اندرونی جھلّی کا ورم ۔

Chemosmosis : (n) [ L."Chem + osmosis"] کیمیائی عمل جو درمیانی جھلّی کے باوجود ہو جاتا ہے ۔

Chemotaxis : (n) [ L."Chemotaxis"] ( تعلیمات وغیرہ ) کیمیائی حرکت ( کیمیائی مہتج کے زیر اثر حرکت عضویہ ) ۔

Chemotherapy : (n) ( کیمیا ) کیمیائی معالجہ ۔

Chenar : (n) [ pers. "Chinar"] چنار ۔

Chenille : (n) [ L." canicula"] مخمل کی جھالر یا مخمل کی ڈوری ۔

Chenopod : (n) [ Gr."Chenopous"] ( نباتیات ) پالکیہ ۔

Cheque / Check : (n) چك ؛ ہنڈی ۔

Antidated cheque : ( تجارت و معاشیات ) چیك تاریخ گزشتہ ۔

Bearer cheque : ( تجارت ) بیرر چیك ؛ ( معاشیات ) کھلا چیك ۔

Blank cheque : ( تجارت ) سادہ چیك ۔

Crossed cheque : خط کشیدہ چیك جس کا مطلب یہ ہے کہ صرف اسی شخص کو بینك کے ذریعہ رقم ادا ہو جس کے نام سے چیك ہے ؛ ( تجارت و معاشیات ) موسومہ چیك ۔

Encashing of cheque : ( تجارت ) چیك تڑانا ؛ چیك بھنانا ۔

Endorsed cheque : ( تجارت ) پہچان کیا چیك : عبارت ظہری شدہ چیك ؛ مصدقہ چیك ۔

Exchanging of cheque : Encashing of cheque دیکھو

Marked cheque : (تجارت ) نشان زدہ چیك ۔

Open Cheque : (تجارت ) کھلا چیك ۔

Order Cheque : (انتظامیہ ) آڈرچیك ؛ مخصوص چیك ؛ نامزد چیك ۔

Out Station Cheque : ( تجارت و معاشیات ) غیر مقامی چیك ۔

Post dated Cheque : ( تجارت و معاشیات ) چیك تاریخ آمدہ ۔

Returned Cheque : ( تجارت ) واپس شدہ چیك ۔

Stale Cheque : ( تجارت ) بعید از میعاد چیك ؛ ( معاشیات ) چیك میعاد گزشتہ ۔

Cheque / Chequin : (n) [ It."Zecchino"] سکہ نما زیور جو عورتیں لباس پرسی لیتی ہیں ۔

Cheque book : (n) ( تجارت ) چیك بك ۔

Cheque currency : (n) ( تجارت ) چیك کرنسی ۔

Chequelets : (n) ( تجارت ) چیك پرچیاں ۔

Chequer / Cheker : (n) [ ME."Cheker"] (۱) ایك قسم کا کھیل شطرنج کی طرح کا ؛ تختہ نرد ۔ (۲) بساط کی شکل کا نشان ؛ شراب خانہ یا شراب خانے کانام ۔ (۳) ( جمع میں ) بساط کی طرح کا مربع نشان ۔ (٤) چار خانہ کا کام ۔ (٥) (تعمیرات) عمارت کی دیوار کا پتھر جس کے جوڑ ایك خط مستقیم میں ہوتے ہیں ۔ (٦) بساط شطرنج کے مانند ؛ رنگ برنگ کا بنا ہوا ؛ چار خانہ دار کپڑا ۔ (۷) بساط شطرنج ؛ بساط ۔

Chequer : (n) (۱) ( جمع میں ) لال رنگ کے گوندی جیسے پھل ۔ (۲) ( واحد ) لال گوندی جیسے پھل کا درخت ۔

Chequer / Cheker : (v) (۱) چار خانہ بنانا ؛ مربع بنانا ؛ شطرنجی بنانا ؛ چوپڑ کا سا بنانا ۔ (۲) مختلف رنگوں سے رنگنا ؛ رنگ برنگا کرنا ؛ بوقلموں کرنا ؛ گونا گوں کرنا ۔ (۳) چار خانہ کی طرح ترتیب دینا ۔

Chequer motiff : (n)= ( Chequer pattern ) [ Arch ] ( تاریخ ) شطرنجی وضع ؛ چوخانہ ۔

Chequer work : (n) متضاد صفتوں والا ۔

Chequered : (a) دیکھو Checkered

Chequered lot / fortune / life : (n) بوقلموں زندگی ؛ رنگ برنگی زندگی ۔

Chequerwise : (a) چوپڑ دار ؛ چار خانہ کی طرح ؛ بساط کی طرح ؛ شطرنج دار ۔

Cherimoya : (n) [ mod. L."Cherimolia" ] (۱) ( Peru ) پیرو کا ایک چھوٹا درخت ۔ (۲) پیرو کے درخت کا گودا اور پھل ۔

Cherish : (v) [ L."Carus" ] (۱) پالنا پوسنا ؛ پرورش کرنا ؛ نوازنا ؛ اپنے سائے میں لینا ؛ ظل عاطفت میں لینا ؛ تربیت کرنا ؛ تعلیم دینا ۔ (۲) پیارا سمجھنا ؛ عزیز رکھنا یا جاننا ؛ آنکھ کی پتلی یا تارا سمجھنا ؛ ھتھیلی کا چھالا بنانا ؛ لو لگائے رکھنا ؛ ( عموماً امید یا احساسات وغیرہ کے لئے ) ۔ (۳) نوازش کرنا ؛ آرام دینا ۔ (٤) حفاظت کرنا ؛ محافظت کرنا ۔ (٥) تسلّی دینا ۔

Cherisher : (n) نوازش کرنے والا ؛ حفاظت کرنے والا ؛ پیارا سمجھنے والا ؛ پرورش کرنے والا ۔

Cherishingly : (adv) پیار سے ؛ نوازش سے ؛ حفاظت سے ؛ التفات سے ۔

Cherishment : (n) پرورش ؛ حفاظت ؛ دلداری ؛ تسلّی راحت ۔

Chernites : (n) [ Gr."Chernites" ] سفید سنگ مرمر ۔

Cheroot : (n) [ Tamil."Shuruttu" ] سگار جس کے دونوں سرے کھلے ھوں ؛ چرٹ ؛ چٹا ۔

Cherry : (n) [ med.L."Ceresia" ] (۱) آلو بالو ؛ شاہ دانہ ؛ ناش دانہ ؛ لکناچ ؛ ولایتی مکو ؛ گیلاس ۔ (۲) ( میکانك ) گول سوراخ بنانے کا آلہ ۔ (۳) ( عامیانہ ) کنوارا پن ؛ دوشیزگی ۔ (٤) سرخ رنگ ۔

To make two bites at a cherry : جھجھکنا ؛ ٹھٹکنا ؛ پس و پیش کرنا ؛ بہ تکلف پیش آنا ۔

Cherry : (a) سرخ ۔

Cherry-aphid : (n) ایك قسم کا کیڑا جو گیلاس کے درخت میں ھوتا ھے ۔

Cherry-bay : (n) =( Cherry laruel) ایك یورپی سدا بہار جھاڑی ۔

Cherry-bird : (n) امریکہ کی ایك چڑیا ۔

Cherry-blossom : (n) سرخ رنگ ۔

Cherry bob : (n) دوھریا شاہ دانہ ۔

Cherry bounce : (n) =( Cherry brandy ) برانڈی اور شکر ۔

Cherry brandy : (n) برانڈی شراب جس میں شہ دانہ اور شکر ملائے ھوں ۔

Cherry breeches : (n) گیارھویں ھزار ( انگریزی فوج کا ایك رسالہ ) ۔

Cherry-chopper / -snipe / -sucker : (n) مگس گیر ۔

Cherry laurel : (n) ایك یورپی سدا بہار جھاڑی ۔

Cherry lips : (n) سرخ لب ؛ لب لعل ۔

Cherry merry : (a) خوش ؛ سرخوش ۔

Cherry pepper : (n) ایك قسم کی گول مرچ ۔

Cherry pie : (n) (۱) سورج مکھی ۔ (۲) ایك قسم کی میٹھی روٹی جس میں شہ دانہ ملا ھو ۔

Cherry pit : (n) (۱) دیکھو Cherry stone (۲) بچوں کا ایك کھیل جس میں شہ دانہ کی گٹھلی ایك سوراخ میں پھینکتے ھیں ۔

Cherry red : (n) (کیمیا) چیری کی طرح سرخ ؛ لال رنگ ۔

Cherry ripe : میوہ فروش کی آواز ، جیسے شہ دانہ ھیں پکے ۔

Cherry rum : (n) رم شراب جس میں شہ دانے ملے ھوں ۔

Cherry stone : (n) (۱) شہ دانہ کی گٹھلی ۔ (۲) بے قیمت ؛ معمولی ۔ (۳) ایك قسم کا گھونگا جسے کچا پکاتے ھیں ۔

Cherry tree : (n) شہ دانہ کا درخت ۔

Cherry wine : (n) شہ دانے سے بنی ہوئی شراب ۔

Cherry wine : (a) گہرا سرخ ۔

Cherry wood : (n) شہ دانے کی لکڑی ۔

Chersonese : (n) [ Gr."Chersonesos"] جزیرہ نما ۔

Chersydridae : (n)[ Gr."Chersydros"] ایک قسم کا آبی سانپ جو زہریلا نہیں ہوتا ہے ۔

Chert : (n) [ Unknown origin] چقماق نما بلور ۔

Chert blade : (n) ( تاریخ ) چرٹ کا پھل ؛ چقماقی پھل ۔

Chert hoe : (n) ( تاریخ ) چرٹ کدال ؛ چقماقی کدال ۔

Cherty : (a) چقماق نما بلور کی مانند ۔

Cherub : (n) [ Pl. Cherubs & Cherubim] [ Heb."Kerub"] (۱) کروبی ؛ فرشتہ ۔(۲) دوسرے طبقے کا فرشتہ جس کو علم عطا کیا گیا ہو ۔ (۳) ( فنون لطیفہ ) پردار بچہ ( مواتی ) یا اس بچے کا سر ۔(٤) خوب صورت یا معصوم بچہ ؛ بھولا بچہ ؛ سندر بالك ۔ (٥) حسین عورت یا معشوقہ ۔(٦) معصوم بچے کی شکل کا آدمی ۔

Cherubic / -al : (a) معصوم صورت ؛ فرشتہ خو ؛ ملائك صفت ؛ فرشتہ سا ؛ ملکی ؛ کروبیوں کے متعلق ۔

Cherubim / -in : (n) دیکھو Cherub

Cherubimical / -ic : (a) دیکھو Cherubic / -al

Chervil : (n) [ Gr."Cherethyllon"] یخنی ، سلاد وغیرہ میں استعمال کرنے کا ایک ساگ ؛ خوشبودار ساگ ؛ جعفری فرنگی ۔

Cheshire : (n) [ Proper name] انگلستان کا ایک علاقہ ۔

Cheshire cheese : (n) چشائر کا پنیر ۔

Chesil / Chisel : (n) [ OE."Cisil","Ceosel"] کنکری ؛ سنگ ریزہ ۔

Chesil / Chissal : (n) [ Origin unknown ] چھوٹی سبز ناشپاتی کی ایک قسم ۔

Chess : (n) [ OFr."esches"] شطرنج ۔

Chess : (n) [ Origin unknown ] (۱) تہ ؛ قطار ۔(۲) (جمع میں) (فوجی) کشتی کے پل کے متوازی تختے ۔

Chess : (n) [ Origin unknown ] ایک قسم کی گھاس جو گیہوں کے ساتھ کھیتوں میں اگتی ہے ۔

Chess-board : (n) بساط ؛ شطرنج کی بساط ۔

Chess-men : (n) شطرنج کے مہرے ۔

Chess-tree : (n) [ Unidentified element + tree] ( جہازرانی ) لکڑی کا وہ ٹکڑا جو کشتی کے اوپر کے حصے میں لگا رہتا ہے ۔

Chessel : (n) [ CHEESE + WELL] پنیر کا سانچہ ۔

Chessner : (n) شطرنج کا کھیلنے والا ۔

Chessylite : (n) [ F."Chessy" in France] ( کیمیا ) چیزی لائٹ ۔

Chest : (n) [ OE."Cest"] (۱) بڑا مضبوط صندوق ۔ (۲) ملاحوں کے سامان رکھنے کا صندوق ؛ پیٹی ۔(۳) خاص صندوق ۔(٤) روکڑ کا صندوق ؛ (مجازاً) صندوقوں کے اندر کی رقم ۔(٥) کسی چیز کے رکھنے کا ڈبہ خصوصاً چائے کا ڈبہ ، پیٹی ۔(٦) سینہ ؛ صدر ۔(۷) تابوت ۔(۸) سرچشمہ٭ جذبات ۔ (۹) ( تجارت ) تجوری ۔

Carpenter's Chest : بڑھئی کا اوزار دان ( اوزار بکس ) ۔

Currency Chest : نقد تجوری ۔

Medicine Chest : دواؤں کا صندوق ؛ صندوق ادویہ ۔

Sepulchral Chest : ( تاریخ ) تابوت ۔

Subsidiary Chest : معاونی تجوری ۔

Chest : (v) (۱) صندوق یا تابوت میں رکھنا ۔ (۲) سینہ سے لگانا ۔(۳) ذخیرہ کرنا ؛ جمع کرنا ؛ اکٹھا کرنا ۔

Chest beating : (n) ماتم؛ سینہ کوبی ( اعتراف قصور میں ) ۔

Chest facilities : (n) ( تجارت ) تجوری سہولتیں ۔

Chest-founder : (n) گھوڑے اور کتّے کے سینے کی بیماری جو کثرت کار یا عدم کارکردگی سے لاحق ہو جاتی ہے جس سے سینہ دھنس جاتا ہے ۔

Chest money : (n) ( تجارت و معاشیات ) محفوظ زر ؛ اندوختہ ؛ ( تجارت ) بینک کا زر ۔

Chest-note : (n) ( Also Chest voice ) پست ترین سر ؛ پست ترین آواز ۔

Chest of drawers : دراز دار صندوق ؛ ششدرہ ۔

Chest of voils : ہم آہنگ سازوں کا مجموعہ ۔

Chest-on-chest : دوہرا صندوق جس کے اوپر کا دراز نیچے کے دراز سے چھوٹا ہوتا ہے ۔

Chest-protector : (n) سینہ بند ؛ صدری ۔

Chest-pulse : (n) گھوڑے کے سینے کے عضلات کا تنفس کی وجہ سےیکایک حرکت کرنا ؛ (لسانیات) سینے کی دھڑکن : صدری حرکت ۔

Chest slip : (n) ( تجارت ) تجوری پرچی ۔

Chest-weight : (n) رسی اور گھرنی کے ذریعہ سینہ اور پیٹھ کے عضلات کے لئے ورزش ۔

Chested : (a) (۱) صندوق یا تابوت میں رکھا ہوا ۔ (۲) چوڑے چکلے سینے والا ؛ سینہ دار ۔

Chester : (n) [ OE."Ceaster"] حصار دار شہر خصوصاً انگلستان کا وہ شہر جو رومیوں نے بنایا تھا اور جو ان کا مرکز تھا ۔

Chesterfield : (n) [ F. an Earl of Chesterfield] (۱) چسٹر ؛ ایک قسم کا لمبا کوٹ ۔ (۲) لمبا صوفہ ۔

Chesterfieldian : (a) چسٹر فیلڈ کے آداب و اخلاق سے متعلق ۔

Chesterlite : (n) [ chester Co.Penn.U.S.A.+ -LTTE] ( معدنیات ) ایک معدنی شئے Orthedase کی ایک قسم ۔

Chestnut / Chesnut : (n) [ Gr."Kastanea"] (۱) شاہ بلوط کا درخت ؛ کستانہ ۔ (۲) شاہ بلوط کا پھل ؛ جوز ۔ (۳) پا مال ؛ فرسودہ ؛ پرانا قصہ ؛ فرسودہ مذاق ۔ (٤) خرمائی رنگ ؛ قہوی رنگ ۔ (٥) سرنگ ؛ کمیت گھوڑا ؛ گھوڑے کے پاؤں کی ایک بیماری ؛ گومڑ ۔

Chestnut : (a) سرخی مائل بھورے رنگ کا ؛ Chestnut کے رنگ کا ۔

Chesty / Chestier : (a) طنطنہ باز ؛ مغرور ۔

Chetah : (n) دیکھو Cheetah

Chevage : (n) [ OFr. "Chevage"] وہ ٹیکس یا مالیات جو فرداً فرداً مالک یا رئیس کو ادا کیا جاتا ہے ۔

Cheval : (n) [ Fr.] (۱) گھوڑا ۔ (۲) ( فوجی ) دو راستوں یا مواصلات کے دو ذریعوں کی سرداری ۔

Cheval de frise : (n) [ Fr.] (۱) ( فوج ) لکڑی یا لوہے کا بڑا بلا جس میں چھ فٹ لمبی نوک دار سلاخیں لگی ہوں اور دشمنوں کی راہ روکنے کےلئے استعمال کی جائے ۔ (۲) دیوار میں لگی نوکدار سلاخیں ۔

Cheval-glass : (n) [ Fr."Cheval"+GLASS] بڑا جھولنا آئینہ ؛ قد آدم آئینہ جو ڈنڈوں میں آویزاں ہو اور گھمایا جا سکے ۔

Chevalet : (n) [ Fr.dim. of CHEVAL] آلات موسیقی کی گھوڑی ۔

Chevalier : (n) [ med.L. "Caballarius"] (۱) دلاور سوار ؛ بہادر ؛ سلح شور ۔ (۲) ایک قسم کا نائٹ ۔ (۳) قدیم فرانسیسی امرا میں سےنوجوان سپاہی ؛ فرنچ لیجین آف آنر کا رکن ۔ (٤) ایک لمبی چونچ والا پرندہ ۔

The chevalier or chevalier de St.George : جیمس‌اسٹوارٹ ؛ جیمس دوم کا لڑکا ؛ مدعی کلاں ۔

The young Chevalier : چارلس ایڈورڈ اسٹوارٹ ؛ مدعی خرد ۔

Chevalier of industry / Chevalier of fortune : قسمت آزما ؛ قسمت باز ؛ دھوکا باز ؛ دھوکا بازی اور نا جائز مال ملک سے باہر بھیج کر زندگی گزارنے والا ۔

Chevaline : (a) [ Fr."Chevalin"] گھوڑے کے متعلق ۔

Chevaline : (n) گھوڑے کا گوشت ۔

Chevee : (n) [ Fr."Chevee"] چپٹا نگینہ جس کی اوپری سطح تھوڑی دھنسی ہوئی ہو ۔

Chevelure : (n) [ L."Capillatura"] (۱) بالوں کا سنگار ۔ (۲) دمدار ستارے کے مرکز کے چاروں طرف کا ہالہ ۔

Chevet : (n) [ Fr.] کلیسا کی وہ محراب جہاں مذہبی نغمہ گایا جاتا ہے ؛ آستانہ؛ مقدس ۔

Cheville : (n) [ Fr.] (۱) کوئی فاضل لفظ جو جملہ یا شعر کو مکمل کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) تار دار آلات موسیقی کی کھونٹی ۔

Chevin : (n) [ Rom."Capitine"] ایک قسم کی مچھلی ۔

Cheviot : (n) [ name of a range of hills on Scotland border] (۱) ایک قسم کی بھیڑ ۔ (۲) بھیڑ کے اون یا اس سے بنا ہوا کپڑا ۔ (۳) ایک قسم کا ہلکا کاغذ جو اس بھیڑ کی چمڑی کے مانند ہوتا ہے اور جو ڈبوں کا غلاف بنانے یا آراستہ کرنے کے کام آتا ہے ۔

Chevon : (n) [ Fr."Chevre"] خصی کا گوشت ۔

Chevret : (n) [ Fr."Chevre"] بکری کے دودھ سے بنا ہوا پنیر ۔

Chevrette : (n) [ Fr. dim.of"Chevre"] (۱) بکرے کا پتلا چمڑا (دستانہ بنانے کے لئے) ۔ (۲) توپ کو گاڑی پر چڑھانے اور رکھنے کی ایک مشین ۔

Chevron : (n) [ L."Caper"] (۱) شہتیر یا بلّی یا کڑی خصوصاً ( جمع میں ) چھت کی کڑیوں کی جوڑی جو موگری پر ملتی ہے ۔ (۲) ( نقابت ) تین کونیا نشان یا مارکہ جس کا سرا اوپر ہوتا ہے : (۸) ۔ (۳) تین کونیا آرائشی نشان ۔ (٤) نان کمیشنڈ افسروں ، پولیس کی آستین پر تین کونیا نشان کی علامت ۔

Cheron-bone : (n) ۸ کی شکل کی ہڈیاں جو بعض جانوروں کی ریڑھ کی ہڈی سے نکلتی ہیں ۔

Chevron-moulding : (n) آرائشی حاشیے کے ٹیڑھے میڑھے نشان ۔

Chevron wise /-ways : (adv) تین کونیا نشان کی طرح ۔

Chevron work : (n) آرائشی حاشیے میں ٹیڑھے میڑھے کام ۔

Chevronel : (n) [ dim.of CHEVRON] ( نقابت ) پتلا تین کونیا نشان یا مارکہ ۔

Chevrotain / -in : (n) [ Fr."Chevrotain,-tin"] (۱) چھوٹا نافہ دار ہرن ۔ (۲) جگالی کرنے والا پستان دار جانور جو بےسینگ کے ہرن کی شکل کا ہوتا ہے اور ایشیا اور افریقہ کے جنوبی حصے میں پایا جاتا ہے ۔

Chevy / Chivy (Chivvy) : (n) (۱) شکار کے وقت کی ایک پکار ۔ (۲) تعاقب ۔ (۳) شکار ؛ گریز ؛ فرار ۔ (٤) قیدیوں کا ایک کھیل مثل کبڈی ۔

Chevy / Chivy : (v) (۱) پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا ۔ (۲) سنک جانا ؛ بھاگ جانا ؛ رفو چکر ہو جانا ؛ کافور ہو جانا ؛ نکل بھاگنا ؛ پتہ توڑ کر بھاگنا ؛ چمپت ہونا ۔ (۳) اذیت دینا ؛ تکلیف پہنچانا ؛ ایذا رسانی کرنا ۔

Chevy Chase : (n) (۱) سرحدی جھڑپ ( انگلستان اور اسکاٹستان کی ) ۔ (۲) رزمیہ نظم ۔ (۳) ( تعاقب ) شور و غل ؛ ہنگامہ ۔

Chew : (v) [ OE."Ceowan"] (۱) چبانا ؛ چابنا ۔ (۲) تمباکو کھلانا (منہ میں) ۔ (۳) سوچنا ؛ غور کرنا ؛ سوچ بچار کرنا ؛ مستغرق ہونا ؛ کسی مضمون پر غور و فکر کرنا ۔ (٤) جگالی کرنا ؛ جگالنا ۔ (٥) نقصان پہنچانا ؛ برباد کر دینا ۔ (٦) ( عامیانہ ) ملامت کرنا ؛ لعنت بھیجنا ؛ سرزنش کرنا ۔

To chew the cud : (۱) جگالی کرنا ؛ پگھرانا ۔ (۲) فکر یا خیال میں محو ہونا ؛ فکر میں ہونا ۔

To chew the fat / To chew the rag : دوستانہ گفتگو کرنا ؛ گپ شپ کرنا ۔

To chew the scenery : کسی ڈرامے کے منظر میں ۔

Chew : (n) [ F. Prec.] (۱) چبائی ؛ جگالی ؛ پاگُھر ۔ (۲) سوچ بچار ۔ (۳) تمباکو کی گولی یا انٹا ۔

Chew out : (v) تنبیہ کرنا ؛ سرزنش کرنا ۔

Chew over : (v) غور و فکر کرنا ؛ سوچ بچار کرنا ۔

Chewer : (n) چبانے والا ؛ چابنے والا ۔

Chewing : (n) چبانا ؛ چابنا ۔

Chewing gum : (n) چوئنگ گم ؛ گوند کی بنی ہوئی مٹھائی ۔

Chewink : (n) [ Imitative] دیکھو Cheewink

Chez : (Prep.) [L."Casae"] (۱) گھر میں یا دکان میں ۔ (۲) ساتھ ۔

Chhatri : (n) [ Hindi"Chatri"] مقبرہ ؛ مزار ؛ درگاہ ؛ استراحت گاہ جو درگاہوں یا مسجدوں میں ہوتی ہے ۔

Chi : [ Gr.] یونانی حروف تہجی کا بائیسواں حرف ۔

Chi-rho : (n) حضرت عیسیٰ کے یونانی نام کے پہلے دو حروف ۔

Chi-square distribution : (n) ( ریاضی ) شار لیر بٹاؤ ۔

Chi-square formula : (n) ( ریاضی ) دائری ضابطہ ۔

Chi-square serial correlation : ( ریاضی ) دائری سلسلہ ۔

Chi-square test : (n) ( طبیعیات ) کائی اسکوائر ٹسٹ ؛ ( ریاضی ) کائی مربع جانچ ۔

Chia : (n) [ Sp." Chia"] (۱) Cha ؛ (۲) ایک قسم کا پودا جو میکسکو وغیرہ میں پایا جاتا ھے اور جس کے تخم سے مشروب بناتے ھیں ۔

Chia oil : (n) کھانے کا تیل جو اس پودے ( Chia ) سے بنتا ھے ۔

Chiack : (v) [ Prob. alter.of"Cheek"] تمسخر کرنا ؛ مذاق اڑانا ۔

Chian : (a & n) [ L."Chius"] (۱) کیپاؤس کا باشندہ ؛ کیپاؤس کا ۔ (۲) کیپان شراب ۔

Chian earth : (n) کیپاؤس کی مٹی جو پہلے بطور آرائش کے استعمال ھوتی تھی ۔

Chianti : (n) [ It.] ایک اطالوی سرخ شراب ۔

Chiaroscurist : (n) ( نقاشی میں ) دھوپ چھاؤں دکھانے والا یا ایسی نقاشی کرنے والا ۔

Chiaroscuro / Chiaro-oscuro : (n) [ It."Chiaro + oscure"] (۱) تصویر کشی میں دھوپ چھاؤں دکھانا ۔ (۲) دھوپ چھاؤں ۔ (۳) متنوع ؛ (مجازاً) ادب میں دھوپ چھاؤں کی کیفیت پیدا کرنا ۔ (٤) نقاشی کی ایک قسم جس میں صرف سایہ اور روشنی سے کام لیا جاتا ھے اور کوئی رنگ نہیں ملایا جاتا ھے ۔ (٥) پرانے زمانے میں لکڑی کی چھاپ کا ایک عمل جس میں ھر رنگ کے لئے جدا گانہ قالب اور تختہ استعمال ھوتا تھا ۔ (٦) (اطالیہ میں ) مٹی کے برتنوں پر ابھری ھوئی نقاشی کی ایک قسم ۔

Chiasma / Chiasm : (n) [ Gr."Chiasma"] (۱) (تشریح) تقاطع ۔ (۲) ( حیوانیات ) درمیان یا عرض میں آمیزش ؛ ( حیوانیات ) صلیبیہ ۔

Optic Chiasm : تقاطع بصری ۔

Chiasmal : (a) تقاطع سے متعلق ۔

Chiasmus : (n) [ Gr."Chiasmos"] ( ادب ) صفت تقلیب ۔

Chiastic : (a) صفت تقلیب سے متعلق ؛ قلبی ۔

Chiastolite : (n) [ Gr."Chiastos"+-LITE] (معدنیات) ایک قسم کا نرم اور نا خالص اندالوزائیٹ کہ اسکی عرضی تراش میں چلیپائی شکل ھوتی ھے ۔

Chiaus : (n) [ Turk."Cavus"] (۱) چاؤش ؛ قاصد ( ترکی ) ۔ (۲) حیلہ باز ؛ فریبی ۔

Chibol : (n) [ Late L.] پیازچہ ؛ پیاز ۔

Chibouk / Chibouque : (n) [ Turk."Cubuk"] لمبا ترکی پائپ ؛ ( تمباکو پینے کا ) چبوق ۔

Chiaroscuro : (a) [It. chiro+oscuro] دھوپ چھاؤں سے متعلق دھوپ چھاؤں کا ؛ کچھ ڈھکا کچھ کھُلا ۔

Chic : (n) [ Fr."] (۱) چابک دستی ؛ مہارت ؛ استادی ؛ مشاقی ؛ دستگاہ ۔ (۲) مقبول وضع قطع ؛ مقبول اسلوب فیشن ۔

Chic : (a) وضع دار ؛ طرح دار ؛ فیشن ایبل ۔

Chica : (n) [ Native name] سرخ رنگ جو ایک قسم کی گھاس سے حاصل ھوتا ھے ۔

Chica : (n) مکئی سے بنی خمیری شراب (جنوبی امریکا والوں کی ) ۔

Chicalote : (n) [ Nahuatle "Chicaloti"] سفید پھول والا خاردار پوپی ( خشخاش ) ؛ گل شقائق ۔

Chicane : (n) [ Fr."Chicane"] (۱) حیلہ باز ؛ فریب ؛ چکمہ ؛ جھانسا ؛ مغالطہ ۔ (۲) ( گھوڑ دوڑ کے میدان میں ) کوئی رکاوٹ ۔ (۳) رنگ کا پتا نہ ھونا (تاش کے کھیل میں ) ۔

Chicane : (v) [ Fr."Chicaner"] (۱) حیلہ بازی کرنا ؛ دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ پھسلانا ؛ قانونی حیلہ نکالنا ۔ (۲) شرعی حیلہ ڈھونڈنا ؛ روباہ بازی کرنا ؛ پھسلانا ؛ چکمہ دینا ؛ دھوکا دے کر کچھ حاصل کرنا ۔

Chicane : (a) (۱) برج ( تاش ) میں رنگ نہ رکھنے والا ۔ (۲) ( عامیانہ ) قلاش ۔

Chicaner : (n) حیلہ باز ؛ فریبی ؛ دھوکا باز ۔

Chicanery : (n) [ Fr."Chicanerie"] حیلہ بازی ؛ مغالطہ ؛ شرعی حیلہ ؛ جھانسا پٹی ؛ دھوکا ؛ قانونی حیلہ ؛ لفظی بحث ؛ لا طائل بحث ؛ سوفسطائیت ۔

Chicha : (n) [ Amer.Sp.] دیکھو Chica

Chichi : (a) [ F.] (۱) آرائشی ؛ نمائشی ۔ (۲) تصنع رکھنے والا ۔ (۳) فیشن پرست ؛ طرح دار ۔

Chichi : (n) نمائش ؛ تصنع ؛ آرائش ۔

Chick : (n) [ Short for Chicken] (۱) مرغی کا بچہ ؛ چوزہ ؛ چینگا ؛ بچہ ( کسی پرند کا ) ۔ (۲) بچہ (آدمی کا) ۔ (۳) (عامیانہ) جوان عورت ؛ دوشیزہ ۔

The chicks : کسی خاندان کے چینگے پوٹے ۔

Chick : (n) [ Pers."Chiq"] چق ۔

Chick : (n) [ Echoic] ٹک ٹک ۔

Chick : (n) [ Short for "Chickeen"] ایک سکہ جو ہندوستان کی بندرگاہوں میں استعمال ہوتا تھا اور چار روپئے کے برابر ہوتا تھا ۔

Chick : (v) [ Echoic ] انکھوا نکلنا ؛ نکل آنا ۔

Chick pea : (n) [ Fr.] ایک قسم کا چھوٹا مٹر ۔

Chick weed / Chicken weed : (n) ایک قسم کی گھاس یا پودا جو چھوٹا ہوتا ہے اور پتے بھی چھوٹے ہوتے ہیں ۔

Chickabiddy : (n) [ CHICK + BIDDY] (۱) چوزہ ۔ (۲) بچوں کو پیار سے کہتے ہیں ,للّا ؛ میاں ؛ منا ۔

Chickaree : (n) [ From its note] امریکا کا ایک گانے والا پرندہ ۔

Chickaree : (n) [ From its note] امریکا کی ایک بڑی سی سرخ گلہری ۔

Chicken : (n) [ OE."Cicen"] (۱) چوزہ ؛ مرغی کا بچہ ؛ چوزے کا گوشت ۔ (۲) بچہ ۔ (۳) جوان عورت ؛ جوان مرد ؛ نا تجربہ کار مرد ۔ (٤) بزدل ؛ ڈرپوک ۔ (٥) زود آشنا جوان عورت ۔ (٦) ( عامیانہ ) معمولی باتوں پر زیادہ تاکید ؛ جزئیات پر زور ۔

Mother cary's chicken : بحری کلنگ ؛ ایک قسم کا پرند ۔

To count one's chicken before they are hatched : آکاش میں بیل ہونٹوں میں تیل ۔

Chicken : (a) (۱) بزدل ؛ ڈرپوک ۔ (۲) چھوٹی باتوں پر مصر ۔

Chicken : (v) بزدلی دکھانا ۔

Chicken breast : (n) سینے کی ہڈی کا غیر معمولی طور پر ابھار ۔

Chicken-breasted : (a) سینے کی ابھری ہڈیوں والا ۔

Chicken Cholera : (n) چوزوں کا وبائی مرض ۔

Chicken hazard : (n) پانسہ کا ایک کھیل ۔

Chicken heart : (n) ڈرپوک آدمی ؛ بزدل آدمی ۔

Chicken hearted / livered : (a) بزدل ؛ ڈرپوک ۔

Chicken hood : (n) چوزگی ؛ بچپن ؛ طفلگی ۔

Chicken meat / Chick meat / Chicken's meat : (n) چوزوں کی خوراک ؛ غذا ؛ مختلف قسم کی گھاسوں کا نام جس کو چوزے کھاتے ہیں ۔

Chicken pox : (n) موتیا ؛ سیتلا ؛ چھوٹی چیچک ۔

Chicken weed / Chicken wort : (n) دیکھو Chick weed

Chickery : (n) وہ جگہ جہاں مرغیوں کے انڈوں سے بچے نکالتے ہیں ۔

Chickling : (n) چھوٹا چوزہ ۔

Chickling / Chickling vetch : (n) موٹ ( موٹھ ) ۔

Chicle : (n) [ Nahuatle"Chictli"] ایک قسم کا گوند ۔

Chicklero : (n) [ Am. Sp.] گوند جمع کرنے والا ۔

Chico : (n) [ Mex. Sp.] ایک قسم کا تاش کا کھیل ۔

Chicory : (n) [ Gr."Kischoria"] (۱) نیلے پھول کا پودا جس کی جڑ کام میں لائی جاتی ہے ؛ کاسنی ؛ کاسنی تلخ ۔ (۲) بیخ کاسنی جو کبھی قہوے کے ساتھ کبھی قہوے کی جگہ استعمال ہوتی ہے ۔

Chicote : (n) [ MF."Chicot"] چوبی دار دستے والا لمبا کوڑا ۔

Chide : (v) [ OE."Cidan"] (۱) ڈانٹنا ؛ جھڑکنا ؛ سرزنش کرنا ؛ گھرکی دینا ؛ ملامت کرنا ؛ زجر و توبیخ کرنا ؛ شکوہ شکایت کرنا ؛ برا بھلا کہنا ؛ صلواتیں سنانا ۔ (۲) جھگڑا کرنا ؛ جھگڑنا ۔ (۳) شور و غل مچانا ۔

Chide : (n) شور ( جھرنے کا ) ۔

Chider : (n) ڈانٹنے والا ؛ جھڑکنے والا ؛ سرزنش کرنے والا ؛ ملامت کرنے والا ۔

Chiding : (n) نزاع ؛ سرزنش ؛ ملامت ۔

Chidingly : (adv) ڈانٹتے ہوئے ؛ جھڑکتے ہوئے ؛ بطور سرزنش ۔

Chief : (n) [ OFr."chef"] (۱) (نقابت) سپر یا ڈھال کا بالائی ثلث ۔ (۲) لیڈر ؛ راھنما ؛ رھبر ؛ سردار ؛ مکھیا ؛ پیشوا ؛ حاکم ؛ امیر ؛ رئیس ؛ قائد ۔ (۳) قوم، فرقہ یا جرگے کا سردار ؛ مکھیا ؛ چودھری ؛ شیخ قبیلہ ۔ (٤) افسر محکمہ ؛ بالاترین افسر ؛ افسر بالا دست ؛ حاکم ۔ (۵) بلندی ؛ رفعت ؛ بزرگی ۔ (٦) بدل خدمت ؛ زر استثنی جو معافی دار یا کاشتکار خدمت سے مستثنی کئے جانے کے عوض ادا کرے ۔

In chief : (۱) ( نقابت ) سپر یا ڈھال کے بالائی حصے میں بنا ھوا ۔

In chief : وہ جاگیر جو بادشاہ نے عطا کی ھو ۔

-in chief : اعلیٰ ؛ اعظم ۔

Colonel-in-chief : کرنل اعلیٰ ۔

Commander-in-chief : سپہ سالار اعظم ۔

Ruling chief : (n) ( تاریخ ) حکمراں راجہ ۔

Chief : (a) (۱) بلحاظ خطاب کے اول و اعلیٰ ۔ (۲) بلحاظ اھمیت یا اثر کے اول ؛ اھم ؛ خاص ؛ بزرگ ؛ اصلی ۔ (۳) پیش پیش ؛ نمایاں ؛ سربرآوردہ ؛ خاص ۔

Chief : (adv) (۱) خاص طور سے ؛ خاص کر کے ؛ بالخصوص ؛ اولاً ۔ (۲) (اسکاٹش) قریب ۔ (۳) ( جمع میں ) خاص یا اھم لوگ ۔

Chief good : خیر اعلیٰ ۔

Chief-justice : (n) قاضی اعلیٰ ؛ میر عدلیہ ؛ میر مجلس عدالت عالیہ ۔

Chief of Air staff : ( انتظامیہ ) سربراہ فضائیہ ۔

Chief of Army staff : ( انتظامیہ ) سربراہ مسلح افواج ۔

Chief of Materials : ( انتظامیہ ) سربراہ لوازمات

Chief of mission : ( تاریخ ) سربراہ مشن ۔

Chief of Naval staff : ( انتظامیہ ) امیر البحر ۔

Chief of Protocol : ( تاریخ ) سربراہ پروٹوکول ؛ سر رشتہء آداب و رسوم ؛ (انتظامیہ) افسر تواضع ۔

Chief of staff : چیف آف اسٹاف ۔

Chief whip : ( انتظامیہ ) چیف وھپ ۔

Chiefage : (n) Cherage کا متبادل ۔

Chiefdom : (n) کسی سردار کی ریاست ؛ اس کا مرتبہ یا علاقہ ۔

Chiefery / Chiefry : (n) [ Ir.] (۱) آئرلینڈ کے سردار کا عھدہ اور علاقہ ۔ (۲) کسی قبیلے کے سردار کے واجبات (مالگذاری اور پیشکش وغیرہ) ۔

Chiefess : (n) ( مونث ) چودھرائن ؛ سردارنی ۔

Chiefless : (a) بے سالار ؛ بے افسر ؛ بے سردار ۔

Chiefly : (a) امیرانہ ؛ سردارانہ ؛ سزاوار سرداری ؛ بزرگانہ ۔

Chiefly : (adv) (۱) سب سے پہلے ؛ سب سے پیشتر ۔ (۲) خاص کر ؛ خاص طور سے ؛ اغلباً ؛ غالباً ۔

Chiefship : (n) (۱) سرداری ؛ سرداری کا عھدہ ؛ امارت کا عھدہ ۔ (۲) افسری ؛ سرداری ؛ قیادت ؛ سالاری ۔

Chieftain : (n) [ Late ME."Cheftain"] (۱) فوجی سردار ؛ قائد ؛ سالار ؛ ملک ؛ سرخیل ؛ ( نظم میں ) ۔ (۲) قزاقوں کا سرغنہ ؛ لٹیروں کا سردار ۔ (۳) پہاڑی قبیلوں کا رئیس یا شیخ ؛ غیر تمدن یافتہ قبیلہ کا سردار ؛ مکھیا ؛ چودھری ۔

Chieftaincy : (n) [ after "Lieulenancy"] چودھرایت ؛ ریاست ؛ چودھری کا علاقہ ؛ سردار کا حلقہ ۔

Chieftainery : (n) سردار کا عہدہ یا علاقہ ؛ سرداروں کی جماعت ۔

Chieftainess : (n) چودھرائن ؛ سردارنی ۔

Chieftainship : (n) سرداری ؛ چودھراھٹ ؛ سالاری ؛ سرغنائی ؛ مکھیائی ۔

Chiel : (n) [ ME."Cheld"] ( اسکاچستان ) نوجوان ؛ بچہ ۔

Chield : (n) [ Var. of CHILD ] (اسکاچستان) نوجوان ؛ بچہ ۔

Chiff-chaff : (n) [ From its note ] ایک بھورے رنگ کی گانے والی چڑیا ۔

Chiffer / Chiffre : (n) [ It."Cifra"] عدد ؛ شمار ۔

Chiffon : (n) [ Fr.f."chiffe"] (۱) ( جمع میں ) زنانہ پوشاک کی آرائشی و زیبائشی چیزیں جیسے بیلیں ، لیس ، جھالریں ؛ زنانہ کپڑا ۔ (۲) ( واحد میں ) ھلکا باریک کپڑا ۔

Chiffonade : (n) [ Fr."Chiffonnade"] باریک کٹی ھوئی سبزی جو شوربے یا سلاد میں کام آتی ھے ۔

Chiffonier / Chiffonnier : (n) [ Fr."Cheffonier"] (۱) آرائشی قسم کی خانہ دار الماری ؛ ششدرہ ۔ (۲) چیتھڑے جمع کرنے والا ۔

Chigetai : (n) [ Also dzeggetai ) [ Mongolian"tchikhitei"] ( منگولیا کا ) خر وحشی ۔

Chigger : (n) [ African origin ] ایک قسم کا چھ پایہ جو آدمی یا جانوروں کا خون چوستا ھے ۔

Chignon : (n) [ L."Catena"] گدی پر بالوں کا جٹا ؛ بالوں کا جوڑا ۔

Chigoe : (n) [ Fr.] جزائر غرب الھند اور جنوبی امریکہ کا ایک چھوٹا پسو جس کی مادہ پاؤں کےاندر گھس جاتی ھے اور خارش اور تکلیف دہ دانہ پیدا کرتی ھے ۔

Chihuahua : (n) [ Mex."Chihuahua"] بہت ھی چھوٹے قسم کا گول سر اور لمبے کانوں والا کتا ۔

Chikara : (n) [ Skr."Chikkara"] ایک قسم کا ھرن جو ھندوستان میں پایا جاتا ھے ۔

Chiblain : (n) سردی سے ھاتھ پاؤں کا پھٹنا ؛ بوائی ۔

Chilblained : (a) ( Also chilblainy) [ CHILL + BLAIN] بوائی دار ؛ پھٹے ھوئے ( ھاتھ پیر ) ۔

Child : (n) [ OE."cild"] (۱) جنین ؛ نوزائیدہ ؛ (آدمی کا) بچہ ؛ طفل ؛ کودک ۔ (۲) بچہ ؛ بالك ؛ بچی ۔ (۳) طفل مزاج شخص ؛ نادان ؛ نا سمجھ شخص ؛ سادہ لوح ۔ (٤) بیٹا یا بیٹی ( کسی عمر کی ) ؛ فرزند ؛ دختر ۔ (٥) اولاد ۔ (٦) آل اولاد ؛ خلف ؛ نسل ( حقیقی و مجازی دونوں معنوں میں ) ؛ طرفدار ؛ جانبدار ؛ پیرو ؛ متوسل ۔ (۷) نتیجہ ؛ زادہ ۔ (۸) متبنّی ۔ (۹) شاگرد مدرسہ ؛ کلیسائی سرود خواں جماعت کا ایک بچہ ۔ (۱۰) شریف زادہ ؛ امیر زادہ ۔ (۱۱) پروردہ ۔

Abandoned child : ( سماجیات ) متروك بچہ ۔

Antisocial child : ( نفسیات ) سماج مخالف بچہ ۔

Asocial child : ( نفسیات ) نا ملنسار بچہ ۔

Burnt child dreads fire : دودھ کا جلا چھاچھ پھونك پھونك کر پیتا ھے ۔

Delinquent child : ( نفسیات ) بد راہ بچہ ۔

Dependent child : ( نفسیات ) سہارا طلب بچہ ۔

Deviate (or Deviant)child : ( نفسیات ) منحرف بچہ ۔

Dull child : ( نفسیات ) غبی بچہ ۔

Exceptional child : ( نفسیات ) استثنائی بچہ ۔

Exceptionally intelligent child : ( نفسیات ) غیر معمولی ذھین بچہ ۔

Feeble minded child : ( نفسیات ) ضعیف العقل بچہ ۔

Guidance child : ( نفسیات ) رھنمائی اطفال ۔

Handicapped child : ( نفسیات ) معذور بچہ ۔

Imaginative child : ( نفسیات ) ذی تخیل بچہ ۔

Mentally retarded child : ( نفسیات ) پسماندہ ذھن بچہ ۔

Neglected child : ( نفسیات ) ناپرس بچه ؛ ( سماجیات ) نظر انداز شده بچه ۔

Nervous child : ( نفسیات ) غصبی بچه ۔

Normal child : ( نفسیات ) نارمل بچه ؛ طبعی بچه ۔

Overgrown child : ( نفسیات ) زائد جثه بچه ۔

Over inhibited child : ( نفسیات ) بے حد اظہار بسته بچه ۔

Over protected child : ( نفسیات ) بےحد تحفظ زده بچه ۔

Physically retarded child : ( نفسیات ) پسمانده جسم بچه ۔

Precocious child : ( نفسیات ) پیش رس بچه ۔

Preschool child : ( نفسیات ) قبل مدرسه عمر کا بچه ۔

Problem child : ( نفسیات ) مسئله خیز بچه ۔

Rejected child : ( نفسیات ) مسترد بچه ۔

Retarded child : ( نفسیات ) پس مانده بچه ۔

Superior child : ( نفسیات ) برتر بچه ۔

Talented child : ( نفسیات ) باصلاحیت بچه ۔

This child : (n) ( سوقیانه ) ( اپنی طرف اشاره ) مراد "میں یا مجھے" ؛ ایں جانب ۔

Truant child : ( نفسیات ) بھگوڑا بچه ۔

Typical child : ( نفسیات ) مطابق ، ٹائپ بچه ۔

With child : (۱) پیٹ میں ھونا ؛ دوجی سے ھونا ؛ حمل سے ؛ حامله ؛ امید یا اس سے ھونا ؛ بار دار ۔(۲) مشتاق(کسی کام کے لئے ) ۔

Withdrawn child : ( نفسیات ) تنہائی پسند بچه ۔

Child-bearing : (n) وضع حمل ؛ زچگی ؛ بچه دینا ۔

Child-bed : (n) (۱) زچگی یا وضع حمل کی حالت ؛ عالم زچگی ؛ جاپا ۔(۲) وہ بستر جس پر وضع حمل ھو ۔

Child-birth : (n) وضع حمل ؛ ( درد ) زہ ؛ ولادت ؛ درد زہ ۔

Child clinic : (n) ( سماجیات ) بچوں کا کلینك / اسپتال ۔

Child crowing : (n) خناق اطفال جس میں زور سے سانس چلتی ھے ۔

Child-guidance : (n) (۱) بچوں کی ناسازگی کا مطالعه اور علاج ۔(۲) بچوں کی صلاحیت کے مطابق ان کو ھدایت دینے کا عمل ۔ (۳) ( سماجیات ) بچه کی رھنمائی ۔

Child labour : (n) قانون کے خلاف بچوں سے کسی کارخانه میں کام لینا ۔(تجارت ) طفلی محنت ؛ بچه مزدور ۔

Child language : (n) ( شماریات ) بچوں کی زبان ؛ بال زبان ۔

Child-likeness : (n) طفل وشی ؛ بچپنا ؛ معصومیت ؛ بے لوثی ؛ ساده لوحی ۔

Child minder : (n) والدین کی غیر حاضری میں بچوں کی نگه بانی کرنے والا ۔

Child mortality : (n) ( تجارت ) بچوں کی موتیں ۔

Child of God : نکو کار ؛ ولی ؛ اللّٰه والا ۔

Child of Izzak walten : مچھلی کا شکاری ؛ ماھی شکار ۔

Child of Nature : ابن فطرت ؛ پرورده فطرت ؛ فطرت کا لال ۔

Child of the devil : شیطان زاده ؛ بد ؛ بد کار ؛ خبیث ۔

Child psychology : (n) بچوں کی نفسیات کا مطالعه ۔

Child rites : (n) بچوں کے بپتسما کے رسوم ۔

Child sacrifice : (n) ( سماجیات ) بچے کی قربانی ۔

Child welfare : (n) سماجی کام جو بچوں کی بہبود کے لیے ھوتا ھے ؛ ( سماجیات ) بچے کی فلاح و بہبود ۔

Child wife : (n) بالك دلہن ؛ بال استری ۔

Childcare : (n) ( سماجیات ) بچه کی دیکھ بھال ۔

Childe : (n) دیکھو Child

Childed : (a) بچہ یا بچوں والی ؛ بچہ دار ۔

Childermass : (n) [ OE."cildramaesse"] عید معصومین ؛ مقدس معصوموں کا تہوار = ۲۸/دسمبر ۔

Childhood : (n) [ OE."cildhad"] (۱) بچہ ؛ طفلی ؛ بالك پن ۔ (۲) زمانہ طفلی ؛ پیدائش سے بلوغ تك ؛ ایام طفلی ؛ بچپن کا زمانہ ۔ (۳) (مجازاً) آغاز ؛ ابتدائی عہد ۔

Second childhood : سترا بہترا ؛ بڈھا پوس ۔

Childing : (a) (۱) حاملہ ۔ (۲) بار آور ۔ (۳) بڑے غنچے کے نزدیك چھوٹے چھوٹے غنچے پیدا کرنے والا ۔

Childish : (a) [ OE."cildisc"] (۱) طفلانہ ؛ بچوں کے متعلق ؛ بچکانہ ۔ (۲) طفل مزاج ؛ بچوں کا سا ؛ سفیہانہ ؛ احمقانہ ؛ کودکانہ ۔

Childishly : (adv) بچکانہ پن سے ؛ طفلانہ طور پر ؛ احمقانہ طریقہ پر ۔

Childishness : (n) طفلانہ پن ؛ بچکانہ پن ؛ طفل مزاجی ۔

Childless : (a) بے اولاد ؛ لا ولد ؛ بے فرزند ؛ نپوت ۔

Childlessness : (n) بے اولادی ؛ لا ولدی ؛ بے فرزندی ۔

Childlike / Child-like : (n) بچوں کی سی ؛ طفل وش ؛ بچوں کی اچھی صفت مثل معصومیت اور اخلاص رکھنے والا ؛ معصوم صفت ؛ بے لوث ۔

Childliness / Childness : (n) بچگی ؛ طفلی ۔

Childly : (adv) معصوم صفت ؛ مثل بچہ ؛ بطور بچکانہ ۔

Childness : (n) دیکھو Childliness

Children : (n) [ OE."childra"] بچے ؛ اطفال ۔

Children act : ( designed to protect children , 1908 ) ( برطانیہ تاریخ ) چلڈرن ایکٹ ۔

Children of Israel : یہودی ؛ قوم یہود ۔

Children of light : فرزندان نور ( عیسائی ) ۔

Children of the sun : ( تاریخ ) ابنائے شمس ( قدیم لوگ جو بڑی بڑی چٹانوں کو نصب کرتے تھے ؛ ( " انکا " سلطنت کی مہذب رعایا ) ۔

Children's allowance : (n) ( تجارت ) بچوں کا الاؤنس ۔

Children's assurance : (n) ( تجارت ) بیمہٴ بچگان ۔

Deferred children's assurance : ( تجارت ) التوائی بیمہٴ بچگان ۔

Children's court : (n) وہ عدالت جہاں ملزم بچوں کے مقدمے کی سماعت ہوتی ہے ؛ ( سماجیات ) بچوں کی عدالت ۔

Children's day : (n) خاص دن خصوصاً جون کا دوسرا اتوار جو پروٹسٹنٹ گرجوں میں منایا جاتا ہے ۔

Children's endowment policy : ( تجارت ) بال بندوبستی پالیسی ۔

Child's play : (n) بازیچہٴ اطفال ؛ آسان کام ؛ بچوں کا کھیل ۔

Chile / Chili : (n) فلفل سرخ ؛ لال مرچ ۔

Chiliad : (n) [ L."chilias"] (۱) ہزار ۔ (۲) ہزاری ؛ ہزار برس ؛ ہزار سال کی مدت ؛ ست یگ ۔

Chiladal / Chiliadic : (a) ہزار سال سے متعلق ۔

Chiliagon : (n) [ Gr."chilie+gonia"] ایسی سطح جس میں ہزار زاویئے ہوں ۔

Chiliahedron : (n) [ Gr."chilie+edpa"] ایسی سطح جس میں ہزار ضلعے ہوں ۔

Chiliarch : (n) [ Gr."chiliarches"] ایك ہزار سپاہیوں کا سالار ۔

Chiliarchy : (n) ایك ہزار آدمیوں کی سالاری ۔

Chiliasm : (n) [ Gr."chiliasmos"] الفیت : یہ عقیدہ کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام دوبارہ دنیا میں آکر ایك ہزار برس تك بادشاہت کریں گے ؛ ( تاریخ ) نظریہ الفیت ۔

Chiliast : (n) الفی ؛ الفیا ؛ اس عقیدے کا ماننے والا ۔

Chiliastic : (a) الفیت کے متعلق ۔

Chiliastically : (adv) الفیت سے ۔

Chilli / Chilly : (n) [ Aztec."chilli"] دیکھو Chile

Chillily / Chilly : (adv) سرد مہری سے ؛ سرد مزاجی سے ؛ بے رخی سے ؛ رکھائی سے ۔

Chilliness : (n) سردی ؛ ٹھنڈک ؛ سرد مزاجی ؛ نا ملنساری ؛ روکھائی ؛ بے رخی ۔

Chillingly : (adv) سرد مہری سے ؛ سرد مزاجی سے ؛ روکھائی سے ۔

Chillo : =(chilo) واصلہ بمعنی " لب "

Chillsome : (a) سرد ؛ ٹھنڈا ۔

Chillum : (a) [ Pers."chilam"] چلم ۔

Chillumchee : (n) [ Pers."chilamchi"] چلمچی ۔

Chilly : (a) (۱) سرد ؛ ٹھنڈا ؛ خنک ۔ (۲) تھوڑا ٹھنڈا ۔ (۳) جو کسی قدر سردی محسوس کرے ؛ سردی یا نزلہ وغیرہ سے اثر پذیر ہونے والا ۔ (٤) سرد مزاج ؛ سرد مہر ؛ کم ملنسار ؛ نا ملنسار ؛ غیر تاثراتی نکتہ چیں ؛ خوف پیدا کرنے والا ۔

Chilmoogra : (n) دیکھو Chalmoogra

Chilo / Cheil : (n) [ Gr."cheilos"] ایک قسم کا چھوٹا پتلا پروانہ یا پتنگا جو رات میں نکلتا ھے ۔

Chilognathan : (a & n) [f. mod.L."chilognatha"] جفت پایاں ۔

Chiloma : (n) [ Gr."chilos"] دودھ پلانے والے جانوروں کا بالائی لب جو ناک سے سٹا رھتا ھے ۔

Chilopod : (n) [ f. mod. L."chilopoda"] صدپا ۔

Chilopodan : (a & n) صدپایہ ۔

Chilopodus : (a) صدپایہ کی فطرت کا ۔

Chilostomatous : (n) [ Gr."chilos + stomat"] وہ خلیہ جس کا منھ متحرک لب سے بند ھو ۔

Chilter Hundreds : انگلستان کے دارالعلوم سے استعفا دے دینا ۔

Chiltern : (n) [ OE."ciltern"] (۱) کھلّی کی پہاڑیوں کا سلسلہ جو جنوبی انگلستان میں ھے ۔ (۲) کھلّی دار ؛ بالو دار اور سنگریزہ دار مٹی جو فطری طور پر خشک ھوتی ھے ۔

Chill : (n) [ OE."cele"] (۱) کپکپی ؛ ٹھنڈ ؛ لرزہ ؛ تھر تھر تھری ؛ جھر جھری ۔ (۲) ھوا، پانی وغیرہ کی ناگوار خنکی ؛ سردی ۔ (۳) افسردگی ؛ اداسی ؛ اضمحلال ؛ پژمردگی ؛ اوس ( مجازاً ) ۔ (٤) سرد مہری ؛ روکھائی ؛ بے رخی ؛ نا امیدی ؛ یاس ۔ (٥) ایک سانچہ جس میں کھولتے ھوئے لوھے یا دوسری دھات کو ٹھنڈا کیا جاتا ھے ۔ (٦) کسی ڈھالی ھوئی چیزکا سخت حصہ ۔ (۷) جوڑدار سلاخ جو دستی مطبع کی پلیٹ کو متحرک کرتی ھے ۔

Liver child : جگر کا نزلہ ؛ نزلہ کبدی ۔

To cast / throw a chill over : اوس پڑنا ؛ اداسی چھا جانا ؛ افسردہ کرنا ۔

To catch a chill : سردی لگ جانا ؛ زکام ھو جانا ؛ نزلہ ھو جانا ۔

To give one a chill : سردی لگانا ۔

To take the chill off ( of a liquid) : خنکی کو دورکرنا ؛ ٹھنڈک مارنا ۔

Chill : (a) (۱) بہت ھی ٹھنڈا ؛ یخ سا ؛ سرد ؛ ناگوار طورپر تھر پیدا کرنے والا ۔ (۲) سردی زدہ ؛ جاڑے کا مارا ؛ ٹھٹھرتا ھوا ۔ (۳) بے حس ؛ ٹھس ؛ ٹھنڈے خون کا ؛ سرد دلا ؛ خشک ؛ بے جوش ۔

Chill : (v) (۱) سرد ھوجانا ؛ سرد کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ خنک ھونا ؛ سردی سے مرجانا ؛ پالا مار جانا ۔ (۲) سردی سے ٹھٹھر جانا ؛ سردیا جانا ۔ (۳) سست ھو جانا ؛ تنگ دل کرنا یا ھو جانا ؛ افسردہ کرنا ؛ آزردہ کرنا ؛ پژمردہ کرنا ؛ دل یا جی توڑنا ؛ نراش کرنا ؛ نا امید کرنا یا ھونا ؛ اوس پڑ جانا ۔ (٤) پگھلے ھوئے لوھے کو سرد لوھا ڈال کر جمانا یا سانچے میں ڈھالنا ۔ (٥) ( محاورہ ) سردی مارنا ۔ (٦) وارنش کی ھوئی سطح کو دھندلا کرنا ۔

Chill-room : (n) گوشت کو ٹھنڈا رکھنے کا کمرہ ۔

Chiller : (n) (۱) خوفناک قصہ ، خون یا کسی فوق الفطرت واقعے سے متعلق ۔ (۲) خنک ساز آلہ ؛ کھانے کو ٹھنڈا رکھنے کا ڈبہ یا خانہ ۔ (۳) ایک قسم کا آلہ جو پیرافین سےٹھنڈا کر کے موم نکالنے کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔ (٤) خنک ساز آلہ کی دیکھ بھال کرنے والا ۔

Chilver : (n) [OE."cilfer"] بھیڑ کی ایک قسم ۔

Chimaera : (n) [Var. of CHIMERA] Chimera کی متبادل شکل ۔

Chimaera : (n) استخواں غضروفی والی مچھلی سے متعلق ۔

Chimaeroid : (a) [f. CHIMERA+OID] استخواں غضروفی والی مچھلی سے متعلق ۔

Chimbe : [Var. of chime] Chime کی متبادل شکل ۔

Chime : (n) (Also Chimb) [L.MDU."kimme"] (۱) ککر : کور : پیپے کے نکلے ہوئے کنارے ۔ (۲) عرشہ جہاز کی نالی کا سب سے موٹا حصہ ۔

Chime : (n) [L."chimmbalum"] (۱) ہم آہنگ گھنٹوں کا ساز : جھنکارہ ۔ (۲) گھنٹوں کے ساز کی سریلی آواز : جھنکار ' چھم چھم ۔ (۳) موسیقیت : ایک تال ہونا : ہم آہنگی ۔ (٤) موافقت : ہمنوائی : مطابقت ۔ (٥) وزن (شعر کا) ۔

Chime : (v) [ME."chimbe","chyme"] (۱) گھنٹوں کا سریلا بجنا یا بجانا ۔ (۲) سریلی آوازیں نکالنا ۔ (۳) گھنٹیوں سے آوازیں نکالنا ۔ (٤) گھنٹہ بجاکر وقت بتانا : گجر بجانا ۔ (٥) گھنٹی بجا کر بلا نا ۔ (٦) بے ارادہ باربار دہرانا : رٹ لگانا ۔ (۷) ہم آواز ہونا : ہم آہنگ ہونا : ہم سُر ہونا ۔ (۸) موافقت ظاہر کرنا : ہمنوا ہو جانا : ہاں میں ہاں ملانا : سُر میں سُر ملانا ۔ (۹) دمسازی کرنا ۔

Chime : (v) پیپے کا ککر بنانا ۔

Chime in : (v) شریک ہونا گانے یا گفتگو وغیرہ میں : متفق ہونا : اتفاق ظاہر کرنا : ہم آہنگ ہونا : دخل دینا : دخل انداز ہونا ۔

Chimer / Chimere : (n) [Fr."simarre"] پادری یا اسقف کی عبا ۔

Chimer : (n) [F. Chime (v)] گھنٹی بجانے والا ۔

Chimera / Chimaera : (n) [Gr."chimaera"] (۱) (یونانی دیو مالا) عجیب الخلقت جانور جس کا سر شیر کی طرح، جسم بکری کی طرح اور دم سانپ کی طرح ہوتی تھی اور منھ سے شعلے نکلتے تھے ' اسی قسم کا خیالی عجیب الخلقت جانور (مصوری یا نقاشی میں) ۔ (۲) ہوّا ۔ (۳) (نباتیات) دو نسلا : دو رنگا پودا ۔ (٤) وہم : خیال باطل ۔ (٥) خام خیالی ۔

Chimeric / Chimerical : (a) خیالی : بے اصل : بے بنیاد : پا در ہوا ' موہوم : وہمی ' خام خیالی ' عجیب و غریب ۔

Chimerically : (adv) خیالی طور پر ۔

Chiminage : (n) [OFR."cheminage"] جنگل سے گذرنے کا ٹیکس : جنگل کی راہداری کا محصول ' باج راہ (خصوصاً جنگل کے گزرنے کا) ۔

Chimney : (n) [Gr."kaminos"] (۱) آتش دان : بھٹی ' بھنی یا انجن سے دھواں یا بھاپ نکلنے کا راستہ ' دود داں : دود کش ' چمنی : دھنوارا ۔ (۲) چمنی کا حصہ جو مکان کی چھت سے اوپر رہے ۔ (۳) لیمپ کی چمنی ۔ (٤) دہانہ جیسے آتش فشاں کا دہانہ ۔ (٥) (پہاڑیوں کی اصطلاح) تنگ شگاف یا راہ جس سے پہاڑی پر چڑھ سکیں ۔ (٦) کسی دکان کا ڈھلواں راستہ ۔

Chimney : (v) کوہ پیمائی میں بغل میں دباؤ ڈال کر چڑھنا ۔

Chimney back : (n) آتش دان کی پشت یا سہارا ۔

Chimney board : (n) موسم گرما میں آتش دان بند کرنے کا تختہ ۔

Chimney breast : (n) آتش دان اور کمرے کے درمیان دیوار کا نکلا ہوا حصہ ۔

Chimney corner : (n) آتش دان کے قریب کی جگہ : پرانے زمانے کے آتش دان کے گرد کی گرم جگہ ۔

Chimney corner : (a) سطحی : کم غور و فکر کا ۔

Chimney hook : (n) آتش دان کے قریب برتن وغیرہ لٹکانے کا ھک ۔

Chimney jack : (n) باد گیر ۔

Chimney-piece : (n) لکڑی یا پتھر کی تختی جو انگیٹھی کے اوپر لگی ہوتی ہے : آتش دان کی پیشانی : آتش دان کے اوپر اور ارد گرد کی آرائشی ساخت ۔

Chimney-pot : (n) مٹی یا دھات کا نلوا جو چمنی کی چھت کے اوپر کے حصے پر لگا رہتا ہے ' چمنی نلوا ۔

Chimney-pot hat : (n) ریشم کی اونچی ہیٹ ۔

Chimney shaft : (n) چمنی کا وہ حصہ جو مکان کی کی چھت کے اوپر رہے؛ ساق چمنی ۔

Chimney stack : (n) ساق چمنیوں کی قطار ۔

Chimney stalk : (n) دیکھو Chimnecy shaft

Chimney swallow : (n) ابابیل ۔

Chimney sweep / sweeper : (n) (۱) چمنی روپ ؛ چمنی صاف کرنے والا - (۲) چمنی برش ۔

Chimney tax : (n) چمنی کا محصول ۔

Chimney top : (n) ساق چمنی ۔

Chimneyless : (a) بغیر چمنی کا ؛ بغیر آتش دان کا ۔

Chimpanzee : (n) [Native name in Angola, W. Africa] بوزنہ ؛ افریقہ کا لنگور جو انسان کے مشابہ ہوتا ہے ؛ چمپا نزی ۔

Chimpanzoid : (a) بوزنہ کے متعلق یا مشابہ ۔

Chin : (n) [OE."cin(n)"] ٹھوڑی ؛ ٹھڈی ؛ زنخ ؛ زنخدان ؛ ذقن ۔

Up to the chin : سر تا پا غرق ؛ گلے تك ڈوبا ہوا ۔

Chin : (v) بات چیت کرنا ؛ بولنا ؛ ٹھوڑی سے دابنا ؛ سارنگی کو ٹھوڑی سے دبانا ۔

Chin-chin : (n) [Chinese,"ts ing ts ing"] سلام ؛ احترام ۔

Chin-chin : (v) (۱) سلام کرنا ؛ مودبانہ گفتگو کرنا ۔ (۲) گفتگو کرنا ۔

Chin music : (n) ( امریکہ ) بك بك ؛ گفتگو ؛ بات چیت ۔

Chin mute : (n) ٹھوڑی سے داب کر وائلن کی آواز کو دھیما کرنا ۔

Chin-rest : (n) سارنگی کے سرے کے لئے ایك ترکیب تا کہ اس کو ٹھوڑی سے دبایا جائے ۔

Chin strap : (n) ہیٹ کا تسمہ جو ٹھوڑی سے لگایا جاتا ہے ۔

Chin-up : (a) دلیر ؛ بہادر ۔

Chin up : (n) دلیری ؛ بہادری ۔

Chin wag : (n) ( عامیانہ ) بات چیت ؛ گفتگو ؛ غپ شپ / گپ شپ ۔

Chin welk : (n) ٹھڈی کی ایك بیماری ۔

China : (n) [of doubtful origin] ملك چین ؛ براعظم ایشیا کا ایك ملك ۔ (۲) چین کا باشندہ ؛ چینی ۔ (۳) چینی ( جس سے برتن بناتے ہیں ) ؛ چینی کا بنا ہوا ۔ (٤) چینی کے برتن ؛ ظروف چینی ۔

China : (n) ( عامیانہ ) دوست ؛ یار ۔

China : (n) [From "china" in Asia] ایك قسم کے پودے کی گدی دار موٹی جڑ ؛ چائنا روٹ ۔

China : (n) [Var.of"kina"or"quina"] سنکونا کی چھال ؛ اس سے تیار کردہ ایك ہومیو پیتھك دوا ۔

China-ale : (n) ایل شراب جس میں رامی کا ذائقہ ملا رہتا ہے ۔

China-aster : (n) گل مینا ؛ مینا فرنگی ۔

China-broth : (n) رامی ملا کر ذائقہ دار کیا ہوا شوربہ ۔

China-clay : (n) چینی مٹی ؛ گل چینی ۔

China closet /-cabinet : (n) چینی کے برتن رکھنے کی الماری ۔

China-crape : (n) چینی مٹی ؛ گل چینی ۔

China glaze : (n) نیلا رنگ رنگنے کا مسالہ ۔

China grass : (n) چینی گھاس ؛ رامی اور کپڑا جو اس کے مضبوط ریشے سے بنتا ہے ۔

China-ink : (n) سیاہ روشنائی جو پھلیا اور گوند ملا کر سکھا کر سلائیوں کی شکل میں بکتی ہے ۔

China-mania / Chinamania : (n) (۱) پرانے چینی ظروف جمع کرنے کا خبط ۔(۲) چین پرستی ؛ چین زدگی ۔

China-maniac : (n) چین پرست ؛ چین زدہ ۔

China-orange : (n) چینی نارنگی ۔

China-pink : (n) ایك قسم کا چھوٹا پودا جس میں سفید یا گلابی پھول ہوتے ہیں ۔

China-root : (n) رامی ؛ چائنا ؛ چائنا روٹ ۔

China rose : جهازی دار چینی گلاب ۔

China-silk : (n) هلکا چینی ریشمی کپڑا ۔

China-tea : (n) چھوٹے پودے کی چھوٹی پتی والی چینی چائے ۔

China-town : (n) کسی شہر کا وہ حصہ جس میں چینی رہتے ہیں ۔

China-tree : (n) زیتون تلخ ۔

China-ware : (n) چینی کا برتن ؛ ظروف چینی ۔

China-wax : (n) چینی موم ۔

Chinaman : (n) (۱) چینی ظروف کا دکاندار ۔ (۲) چین کا باشندہ ؛ چین کا رہنے والا ؛ چینی ۔

Chinaman's hat : ایک قسم کا گھونگا ۔

Chincapin / Chinquapin : (n) [ Corruption of N Amer.native] کوتاہ قد شاہ بلوط کا درخت جو امریکہ میں پایا جاتا ہے ۔

Chinch : (n) [ L."cimicem"] (۱) کھٹمل ۔ (۲) کھٹمل سے مشابہ ایک کیڑا ۔

Chinchilla : (n) [ Sp."chinchilla"] (۱) جنوبی امریکہ کا ایک چھوٹا کترنے والا جانور ؛ چنچیلا ۔ (۲) چنچیلا کی کھال ۔ (۳) ایک قسم کا کیڑا جو لچھےدار ہوتا ہے ۔ (٤) ایک قسم کا خرگوش جو کھال کے لئے پالا جاتا ہے ۔ (۵) سفید بڑے بالوں والی بلّی ۔

Chinchona : (n) (۱) سنکونا کا درخت ؛ چھال ۔ (۲) سنکونا کی چھال سے بنی دوا ۔ (۳) کونین ۔

Chinchy : (n) [ L."ciccum"] بخیل ؛ کنجوس ۔

Chincough : (n) [ For"chink-cough"] ککر کھانسی ؛ کالی کھانسی ( بچوں کی ) ۔

Chine : (n) [ OE."cinu"] تنگ گہرا نالا ( جو پانی کے ذریعہ نرم چٹانوں کے کٹنے سے بنا ہو ) ۔

Chine : (n) [ OFr."eschine"] (۱) ریڑھ کی ہڈی ۔ (۲) ککر ۔ (۳) عرشے کی نالی کا موٹا حصہ ۔ (٤) ( مطبخ ) پیٹھ کا پارچہ ۔

Chine : (n) دیکھو Chime

Chine : (v) (۱) ریڑھ کی ہڈی کو کاٹنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ پارچے بنانا ۔ (۲) پیٹھ توڑنا ۔ (۳) کنارہ یا ککر بنانا ۔

Chine : (n) رنگ برنگ کی بندکیوں والا ۔

Chined : (a) ریڑھ دار ؛ ریڑھ کی ہڈی رکھنے والا ۔

Chinee : (n) [ back-formation"chinese"] (۱) چین کا رہنے والا ؛ چین کا باشندہ ؛ چینی ۔ (۲) چینی زبان ۔

Chinela : (n)[ Sp."chinela"] بےریڑھ والی سلیپر جو فلپائن کی عورتیں استعمال کرتی ہیں ۔

Chinese : (n) [ f.CHINA(Indian name)] دیکھو Chinee

Chinese : (a) چین کا ؛ چینی ۔

Chinese boxes : (n) درجے وار ڈبے جو ایک دوسرے میں آسانی کے ساتھ رکھے جا سکتے ہیں ۔

Chinese lantern : (n) چینی قندیل ؛ چینی کاغذی فانوس ۔

Chinese puzzle : (n) پیچیدہ معمہ ۔

Chinese wall : (n) (۱) دیوار چین جو تیسری صدی قبل مسیح میں چین اور منگولیا کے بیچ بنائی گئی تھی اور پندرہ سو میل لمبی ہے ۔ (۲) کوئی بھی رکاوٹ ۔

Chinese wax : (n) ( کیمیا ) چینی موم ۔

Chinese white : (n) سفیدہ چینی ؛ ایک قسم کی سفیدی ۔

Chinfest : (v) مشورہ کرنا ؛ رائے کرنا ۔

Ching : (n) [ Chinese"ching"] چینی مقدس کتاب ۔

Ching-ming : (n) موسم بہار کا چینی تہوار جس میں قبروں کو سجایا جاتا ہے اور مردوں کو نذر پیش کی جاتی ہے ۔

Chink : (n) [ f.CHINK(v)] هنسی یا کھانسی کا بے اختیار تشنجی دورہ ۔

Chink : (n) [ rel.in some way to CHINE ] (۱) تڑک ؛ دراز ؛ دراڑ ؛ شگاف ؛ سوراخ ؛ رخنہ ؛ چھید ۔ (۲) شگاف یا دراز سے آنے والی شعاع کا نور یا پرتو ۔ (۳) سوراخ بند کرنے کی لکڑی ۔

Chink : (n) [ Echoic.] (۱) شیشے یا دھات کے برتنوں کی جھنکار ؛ جھنکار ؛ جھنجھناھٹ ؛ روپیہ وغیرہ کے بجنے کی آواز ۔(۲) ( سوقیانہ ) نقد روپیہ ؛ نقدہ حرمتہ ؛ مبلغ علیہ السلام ۔ (٤) ایک قسم کی چڑیا ۔

Chink : (n) (امریکہ) (تحقیراً) چینی ؛ چین کا باشندہ ۔

Chink(Also kink) : (v) [origin unknown] بے اختیار ھانپنا ( کھانسی یا ھنسی کے دورہ میں ) ۔

Chink : (v) [f.CHINK] سوراخ ، شگاف ، دراز وغیرہ بھرنا۔

Chink : (v) [ Echoic ] کھنکنا ؛ روپیہ ، برتن وغیرہ بجانا ؛ جھنکارنا ؛ جھنجھنانا ۔

Chink : (v) [ origin unknown] مروڑنا ؛ مرک جانا ؛ موچ آنا ۔

Chinking : (n) شگاف کو بند کرنے کا مسالہ یا کوئی دوسری چیز ۔

Chinkle : (v) مسلسل جھنجھنانا ؛ مستقل کھنکھنانا ۔

Chinkless : (a) [ f. CHIN(n)] بغیر ٹھوڑی کا؛ دھنسی ھوئی ٹھوڑی والا ۔

Chinky : (a) [ f.CHINK] شگاف دار ؛ سوراخ دار ؛ رخنہ دار ۔

Chinned : (a) ٹھڈی دار ؛ زنخ دار ؛ ذقن دار ۔

Chino : (۱) ھسپانوی امریکی مخلوط نسل کا ۔ (۲) چینی نارنگی ۔

Chino : (n) خاکی رنگ کا کپڑا ۔

Chino-( comb. ) واصلہ بمعنی " چینی " ۔

Chinoidine : (n) [ f.CHINA] کونین کے فضلات میں پایا جانے والا گوند جیسا مادہ ۔

Chinoiserie : (n) [ Fr."chinois-+erie"] چینی فن کا اسلوب خصوصاً آرائش میں ( لباس ، فرنیچر ، تعمیرات وغیرہ میں ) ۔

Chinoline : (n) [ f.CHINA+ L."oleum"+INE] ایک روغنی مادہ ( COHIN ) جو پوٹاشیم ھائڈرو آکسائڈ کے ساتھ کونین کی تقطیر سے نیز کوئلے کی خشک تقطیر سے حاصل ھوتا ھے ۔

Chinologist : (n) ماہر صینیات ۔

Chinook : (n) [ N. AMER. A native name ] دریائے کولمبیا کے شمالی کنارے پر رھنے والی امریکی ھندوستانی قوم یا اس قوم کا ایک فرد یا زبان ؛ مرطوب اور کسی قدر گرم ھوا جو شمالی امریکہ کے سمندری علاقوں میں چلتی ھے ۔

Chinotto : (n) [ Origin unknown] ترش نارنگی کا درخت ۔

Chinquapin : [ Var. of CHINCAPIN] Chincapin کا متبادل ۔

Chinse : (v) [var.of CHINK(v)] (۱) سوراخ ؛ شگاف بند کرنا ۔(۲) ( جھاز رانی ) دراز کو بند کر دینا ھلکے سے یا عارضی طور پر ۔

Chintz : (n) ( Pl. chintaes ) [ Hindi"chint"] ؛ چھینٹ ( کپڑا ) ؛ پھلور کپڑا ۔

Chintzy : (a) (۱) چھینٹ سے آراستہ کیا ھوا ۔ (۲) بھڑکیلا اور سستا ۔

Chiolite : (n) [ Gr."chion"] ( معدنیات ) الومینیم اور سوڈیم کا فلورائیڈ ۔

Chionablepsia : (n) [ L.] برف کی چمک سے آنکھ کا خیرہ ھونا ۔

Chip : (n) [ OE."cipp","cyp"] (۱) چپٹی ؛ چھپٹی ؛ کتلی ؛ چیلی ۔ (۲) آلو وغیرہ کی پتلی قاش ۔ (۳) ٹوپیاں بنانے کے لئے لکڑی یا پیال وغیرہ کی کھپّچی ؛ کھپاچ ؛ تیلی ۔ (٤) چینی کے برتنوں وغیرہ میں ایسی جگہ جھاں سے کوئی ریزہ ٹوٹ گیا ھو یا اتر گیا ھو ؛ چھپ ۔(٥) ( جھاز رانی ) رفتار پیمائی کی ڈوری کے سرے میں لگا ھوا ایک مثلث لکڑی کا ٹکڑا ۔ (٦) بلور کا چھوٹا ٹکڑا ۔ (۷) نا تراشیدہ ھیرے کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا ۔ (۸) بے قیمت چیز ؛ کوئی اپنی قسم کی چھوٹی چیز ؛ سوکھی ھوئی اور بے مزہ کوئی چیز ۔ (۹) وہ جزو جس میں کل کی خصوصیت ھو ۔ (۱۰) سکہ ؛ گٹا ۔ (۱۱) ساز کے پردے کا ایک نام ۔ (۱۲) (جمع میں ) (عامیانہ ) روپئے، سکے جیسے شلنگ، روپیہ ، سوورین وغیرہ ۔ (۱۳) شرط ؛ بازی ۔ (١٤) اُپلہ ؛ گوئٹھا ۔ (۱٥) گولف کی ایک ضرب ۔

Dry as a chip : بے مزہ ؛ غیر دلچسپ ؛ پھیکا ۔

Chip : (n) (۱) کشتی کا داؤ ؛ اڑنگا ۔ (۲) جھگڑا ۔

Chip : (v) (۱) لکڑی چھیلنا : لکڑی کاٹنا ۔ (۲) ( پتھر ، ظروف وغیرہ سے ) کنارے پر سے توڑنا : چھپٹی اتارنا ۔ (۳) پترے اتارنا یا کاٹنا ۔ (٤) کمزور ، نازک ، خستہ ہونا کناروں یا ککر سے ۔ (٥) کھودنا ( نقش کا ) : تراشنا ۔ (٦) پھوڑنا ( خول کا جیسے چوزے انڈے پھوڑ کر نکلتے ھیں ) : کٹکنا ۔ (۷) ریزہ ریزہ کرنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ (۸) ( آسٹریلیا ) سراون پھیرنا : کھودنا ، کوڑنا ۔ (۹) تمسخر کرنا : ھنسی اڑانا : تضحیک کرنا ۔ (۱۰) تاش کے کھیل میں بازی لگانا ۔ (۱۱) گولف میں اس طرح ضرب لگانا کہ گیند زمین سے اچھل جائے ۔

Chip / Chepp : (n & v) Cheep (n & v) دیکھو

Chip : (v) (۱) اڑنگے لگانا : داؤ پیچ کرنا ۔ (۲) جھگڑنا ۔ (۳) تیزی سے چلنا ۔

Chip axe : (n) چھوٹی کلہاڑی ۔

Chip carving : (n) ( تاریخ ) نقش تراشی ۔

Chip in : (v) (۱) ( سوقیانہ ) مخل ہونا : دخل در معقولات کرنا : بیچ میں بول اٹھنا : بات کاٹنا ۔ (۲) شرط لگانا : بازی لگانا ۔ (۳) امداد کرنا : معاونت کرنا ۔

Chip of the old block : جیسا باپ ویسا بیٹا : اپنے باپ کا بیٹا : اولد سرٌ لابیہ ۔

Chip on one's shoulders : جھگڑالو قسم کا : زود رنج ۔

Chip proof : (a) ایسے برتن جن کی چٹ نہ اکھڑے ۔

Chip shot : (n) ( گولف ) ایسی ضرب جس میں گیند اچھل جاتی ھے ۔

Chipmunk / -muck (Also mink / monk / muk ) : (n) [ Of Algonquian origin] شمالی امریکہ کی ایک گلہری ۔

Chippendale : (a) [ F.proper name] (۱) ڈرائنگ روم کے ہلکے ، خوبصورت اور آرائشی فرنیچر کے طرز کا ۔ (۲) آرائشی چٹ جو کتاب کی اندرونی جلد میں لگائی جاتی ھے : کتاب کی چٹ کا آرائشی طرز ۔

Chipper : (v) (۱) چڑیوں کا چیں چیں کرنا ۔ (۲) ( آدمی کا ) بک بک کرنا ۔

Chipper : (a) دل خوش : خوش : صحتمند : تنومند ۔

Chipper : (n) لکڑی کاٹنےوالا : تراشنےوالا ، چھیلنےوالا ۔

Chipper up : (v) خوش کرنا یا ھونا ۔

Chippiness : (n) [ f.CHIPPY ] (۱) خشکی ، بے مزگی ، بے مزگی : سوزش : متلی : قئے ۔ (۲) شیشے یا مٹی کے برتن کے کنارے کا چھوٹے ٹکڑوں میں ٹوٹنا : ٹوٹا ھوا ٹکڑا ۔ (۳) شیشہ بنانے کا خاص طریقہ ۔

Chipping-bird : (n) چھوٹی ابابیل کی ایک نوع ۔

Chippy : (a) (۱) ( سوقیانہ ) خشک : بے مزہ : پھیکا : بے لطف : غیر دلچسپ ۔ (۲) نشے کے بعد تشنگی اور متلی زدہ : تشنگی اور متلی کا ھونا ۔ (۳) ٹکڑوں سے بنا ھوا : ٹکڑوں سے مشابہ ۔

Chippy : (n) (۱) دیکھو chippy sparrow (۲) دکھاوے کی محبت کرنے والی یا بدکار عورت ۔

Chirayta / Chiretta : (n) [ Hindi "chiraita"] چریتا ۔

Chirimia : (n) [ Sp."chirimia"] ایک قسم کا ھسپانوی باجا ۔

Chiripa : (n) [ Amer. Sp."chiripa"] ایک قسم کا لبادہ جو جنوبی امریکہ کے انڈین پہنتے ھیں ۔

Chirk : (v) [ Var.of CHARK ] (۱) چر چرانا ۔ (۲) چوں چوں کرنا : چیں چیں کرنا ۔ (۳) خوش کرنا ۔

Chirk : (a) دلشاد : خوش : خوش دل ۔

Chirl : (v) [ Echoic ] (۱) گانا خصوصاً چڑیوں کا ۔ (۲) دھیمی غمگین آواز نکالنا ۔

Chirl : (n) (۱) گانا : چوں چوں ۔ (۲) دھیمی غمگین آواز ۔

Chirm : (n) [ OE."cearm","cierm"] شور ، ھنگامہ ۔

Chirm : (v) (۱) شور مچانا : چیخنا ۔ (۲) چوں چوں کرنا : گانا ۔

Chiro- / Chir -: (comb.) [ Gr."chiro-","chir-"] واصلہ بمعنی "ھاتھ" ۔

Chiro / Cheiro : (n) [origin unknown ] ایک بڑی مچھلی ۔

Chirognomist : (n) [F. next.] کف شناس ۔

Chirognomy / Cheirognomy : (n) [Gr."chiro+gnomonia"] کف شناسی ۔

Chirograph : (n) [Gr."chirographon,-os"] (۱)مختلف قسم کی دستاویزیں ' دستاویز ' نوشتہ ۔ (۲) خط جو پوپ کے ہاتھوں لکھا ہو ۔

Chirographal / Chirographary : (a) (۱) قانونی دستاویز سے بنایا ہوا ۔ (۲) اپنی تحریر میں دیا ہوا یا اس سے متعلق ۔

Chirographate : (v) ہاتھ لگانا ۔

Chirographer : (n) [med.L."chirographarius"] خطاط : خوش نویس ۔

Chirographic / -al : (a) تحریر سے متعلق ۔

Chirographist : (n) دیکھو chirognomist

Chirography : (n) فن خط ' خوش نویسی ؛ تحریر ؛ خطاطی ' خود نویسی ۔

Chirogymnast : (n) [Gr.] پیانو بجانے کی مشق کرنے کی مشین ۔

Chirological : (a) [f. CHIROLOGY] دست شناسی سے متعلق ۔

Chirologically : (n) [f.CHIROLOGY] دست شناسی کی رو سے ۔

Chirologist : (n) [f.CHIROLOGY] دست شناس ۔

Chirology : (n) [Fr."chirologie"] دست شناسی : علم دست شناسی ۔

Chiromancer : (n) [See next] ہاتھ کی لکیروں سے پیش گوئی کرنے والا : دست شناس ۔

Chiromancy / Cheiro-: (n) [Gr.] ہاتھ کی لکیروں سے پیش گوئی کرنے والا ؛ علم کف دست ۔

Chiromantic / -al : (a) تحریر سے متعلق ۔

Chiromegaly : (n) ہاتھ کا غیر معمولی طور پر بڑا ہونا ۔

Chiromys / Cheir- : (n) [Gr.] مڈغا سکر کا ایک چوپایہ جانور ۔

Chironomic : (a) [f.CHIRONOMY] تقریر کرنے میں ہاتھوں سے اشارہ یا حرکت سے متعلق ۔

Chironomy / Cheir-: (n) [Gr."chiro-+nomos"] تقریر کرنے میں ہاتھوں سے اشارہ یا حرکت دینے کا علم یا فن ۔

Chiroplast : (n) [Gr."chiro-+plastes"] پیانو بجانے میں صحیح جگہ ہاتھ رکھنے کا ایک میکانیکی آلہ ۔

Chiroplastic : (a) (۱) پیانو بجانے میں صحیح جگہ ہاتھ رکھنے کے آلے سے متعلق ۔ (۲) ہاتھ کی پلاسٹک جراحی سے متعلق ۔

Chiroplasty : (n) ہاتھ کی پلاسٹک جراحی ۔

Chiropod : (n) دیکھو Cheiropod

Chiropodical : (a) ہاتھ پیر ، ناخون ، گھٹنوں وغیرہ کے علاج سے متعلق ۔

Chiropodist : (n) ہاتھ پیروں کی بیماریوں کا علاج کرنے والا خصوصاً گھٹنوں وغیرہ کا ۔

Chiropodistry : (n) دست و پا کی بیماریوں کا معالجہ ۔

Chiropodology : (n) گھٹنوں ، مسّوں وغیرہ کے متعلق لکھی گئی کتاب ۔

Chiropody : (n) دیکھو Chiropodistry

Chiropractic : (n) [See CHIRO -and PRACTIC] ایک طریقہ علاج کے طور پر جوڑوں کی ، خصوصاً ریڑھ کے جوڑوں کی مالش ؛ اس طریقہ علاج کا جاننے والا ۔

Chiropractic : (a) مذکورہ بالا طریقہ علاج پر عمل کرنے والا یا اس سے متعلق ۔

Chiropractor : (n) [F.Chiropractic] ایک طریقہ علاج کے طور پر جوڑوں کی ، خصوصاً ریڑھ کے جوڑوں کی مالش کرنے والا ۔

Chiroptera : (n) پستان دار پرندہ جیسے چمگادڑ وغیرہ ۔

Chirosophist : (n) دیکھو Chiromancer

Chirosophy : (n) دیکھو Chiromancy

Chirospasm : (n) لکھتے لکھتے پٹھوں میں اکڑن ہوجانا ۔

Chirotony : (n) (۱) هاتھ اٹھاکر انتخاب کرنا ۔
(۲) هاتھ بڑھا کر کسی کو دعا دینا ۔

Chirp : (v) [modification of CHIRK or CHIRT] (۱) چوں چوں کرنا ؛ چیں چیں کرنا ؛ چہچہانا ؛ چرغنا ۔
(۲) چیں چیں کی طرح آواز نکالنا ۔

Chirp : (n) چوں چوں ؛ چیں چیں ؛ چہچہاهٹ ۔

Chirper : (n) (۱) چیں چیں کرنے والا ؛ چوں چوں کرنے والا ۔ (۲) سر زندہ ۔

Chirpily : (adv) خوشی سے ؛ بشاشت سے ؛ خوش هوکر ؛ زندہ دلانہ ۔

Chirpiness : (n) خوشی ؛ شادمانی ؛ بشاشت ؛ زندہ دلی ۔

Chirping : (n) مسرور ؛ خوش ؛ شادماں ؛ زندہ دل ۔

Chirpingly : (adv) دیکھو Chirpily

Chirpy : (a) (۱) زندہ دل ؛ شاد ؛ شادماں ؛ مگن ؛ خوش ۔
(۲) چوں چوں یا چیں چیں کرنے والا ۔

Chirr : (v) [ Echioc ] چہچہانا ؛ ٹڈے کی سی آواز نکالنا ۔

Chirr : (n) چہچہاهٹ ۔

Chirrup : (v) [Modification of CHIRP] (۱) چرغنا ؛ چرکنا ؛ چوں چوں کرنا ؛ چہچہا کرنا ۔ (۲) زندہ دلی کی بات کرنا ۔ (۳) گھوڑے کو تیز چلانے کے لئے هونٹوں کو داب کر آواز نکالنا ۔
(٤) تهیٹر وغیرہ میں تنخواہ لے کر تعریف کرنا ۔

Chirrup : (n) چوں چوں ؛ چہچہاهٹ ۔

Chirruper : (n) (۱) چہچہا کرنے والا ؛ چوں چوں کرنے والا ۔
(۲) تهیٹر وغیرہ میں تنخواہ لے کر تعریف کرنے والا ؛ کرایہ کا بھانٹ ۔

Chirrupy : (a) (۱) خوش ؛ بشاش ؛ خوش سخن ۔ (۲) گپّی ۔

Chirt : (v) [ A parallel form to CHIRK, CHIRP] (۱) پھوٹنا ؛ فوارہ چھوٹنا ؛ پھوٹ پڑنا یا نکلنا ۔
(۲) نچوڑنا ۔

Chirt : (n) فشار ۔

Chirurgeon : (n) [ OFr."cirurgien"] جراح ۔

Chirurgery : (n) [ OFr."cirurgerie"] جراحی ۔

Chirurgia - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی "جراحی" ۔

Chirurgic /-al : (a) جراحی سے متعلق ۔

Chisel : (n) [ OE."cisel"] چھینی ؛ ٹانکی ؛ رکھانی ؛ نہانی ؛ بسولی ۔

Chod chisel : ٹھنڈے لوهے کے کاٹنے چھانٹنے کے لئے فولادی چھینی ۔

Engraver chisel : ( تاریخ ) نقاش کی چھینی ۔

Parallel-sided chisel : ( تاریخ ) متوازی الاضلاع چھینی ۔

The chisel : سنگتراش کی چھینی ؛ فن سنگ تراشی ؛ بت سازی ۔

Chisel (Also Chissel) : (n) [same word as CHESIL] چوکر ؛ سبوس ۔

Chisel : (v) (۱) چھینی سے لکڑی ، پتھر وغیرہ کاٹنا ۔
(۲) ٹانکی لگانا یا مارنا ۔ (۳) ( سوقیانہ ) دھوکا دینا ؛ ٹھگنا ؛ دغا دینا ۔ (٤) دخل دینا ۔

Chiselled / Chiseled : (a) (۱) چھینی سے کاٹا یا متشکل بنایا ھوا یا چھینی سے ترشا ھوا معلوم ھونے والا ۔ (۲) چھینی کیطرح ۔ (۳) صاف ؛ شستہ ۔

Chiselled features : (n) کھڑا نقشہ ۔

Chiseller / Chiseler : (n) دھوکا باز ؛ ٹھگ ؛ دغا باز ؛ فریبی ۔

Chiselly : (a) (۱) سنگریزہ دار ۔ (۲) ناگوار ۔

Chit : (n) [ of doubtful origin ] (۱) چھوٹا بچہ ؛ ننھا بالك ۔
(۲) کمسن ؛ پست قد یا نازك عورت ( حقارتاً استعمال ھوتا ھے ) ۔

Chit : (n) انکھوا ۔

Chit : (n) [ Anglo Indian short for CHITTY ] (۱) چٹھی ؛ رقعہ ؛ پرچہ ۔ (۲) چیك ؛ ھنڈی ؛ بل ؛ رسید ۔

Chit : (n) [ Origin unknown ] پیپا بنانے والے کا ایك چیرنے والا چھوٹا آلہ ۔

Chit : (v) پھوٹ نکلنا ؛ انکھوا نکلنا ۔

Chit-chat : (v) بات چیت : گپ شپ ' باتیں ۔

Chit-chatty : (a) گپّی ۔

Chit of girl : لونڈیا : چھوکری ' چھوری ۔

Chitin / Chitine : (n) [ Fr."chitine" ] ( حیوانیات و کیمیا ) سفید اور سخت پوشش جو بعض حشرات اور قشریہ جانوروں میں پائی جاتی ہے : صلبین : وہ نامیاتی مادہ جو کیڑوں مکوڑوں کے پروں کی اصل ہے اور ان سخت خولوں کی جو قشریوں پر پائے جاتے ہیں ' قاطنی ( حیوانیات ) ۔

Chitinization : (n) سفید سخت پوشش میں تبدیل ہونے کا عمل ۔

Chitinize : (v) سفید سخت پوشش میں بدلنا ۔

Chitinous : (a) صلیبی ' مادہ قاطنی ( حیوانیات ) ۔

Chitling : (Also chitlin) (n) [ contraction of CHITTERLING ] (۱) ( جمع میں ) چمتھڑا : گودڑ ۔ (۲) سور کی انت ۔

Chiton : (n) [ Gr."chiton" ] (۱) یونانی لبادہ جو بے آستین کا ہوتا تھا یا چھوٹی آستین کا چوغہ ۔ (۲) صدف کی ایک قسم ۔

Chitter : (v) [ A form of CHATTER ] (۱) چوں چوں کرنا : چہچہانا ۔ (۲) ٹھنڈ سے لرزنا : کپکپانا ۔

Chitter : (n) چہچہا ۔

Chitter-chatter : (n) (۱) دوستانہ گفتگو و بحث ۔ (۲) بیکار : مہمل یا مسلسل گفتگو ۔

Chitterling : (n) ( Mostly in Pl.) [ of uncertain origin ] (۱) سور وغیرہ کی اوجھڑی جو غذا کے طور پر استعمال ہوتی ہے ۔ (۲) چھوٹا بچہ ۔

Chitty : (n) [ Hindi"chitthi" ] چٹھی : رقعہ : پرچہ : پرزہ : یاد داشت ۔

Chitty : (a) [ assoc.W. CHIT (n) ] لاغر ' دبلا ' بچکانہ : کودکانہ ۔

Chiule : (n) [ OE."ciol"."ceol" ] ایک قدیم انگلستانی جنگی جہاز ۔

Chivalresque (Also Cheralresque) : (n) [ Fr."chevaleresque" ] جوانمرد : مردانگی رکھنے والا ۔

Chivalric : (a) [ f.CHIVALRY ] (۱) عہد شجاعت کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) سورما کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) بہادر : سورما : اولوالعزم : جری : اخلاق : بے لاگ : کھرا : جانباز : دلیر : جوانمرد : بلند ہمت ۔ (٤) شیخ چلی ۔ (۵) مجبوروں کی مدد کرنے والا ۔ (٦) بے لاگ : بے غرض : اخلاق ( عورتوں کے ساتھ ) ۔

Chivalrous : (a) [ OFr."chevalier" ] دیکھو Chivalric

Chivalrously : (adv) بہادرانہ : دلیرانہ : الو العزمی سے : اخلاق سے : بے لوثی سے : بے غرضانہ : جانبازانہ ۔

Chivalrousness : (n) بہادری : اخلاق : تواضع : جوانمرد ۔

Chivalry : (n) [ med L."caballerius" ] (۱) سوار : سواروں کا رسالہ ۔ (۲) ( متروک ) بانکا : طرحدار : سوربیر ۔ (۳) ( متروک ) نائیٹوں کے سے ہنر ۔ (٤) ازمنہ وسطیٰ میں یورپ میں نائٹوں کا نظام جس کے مذہبی ، اخلاقی اور معاشرتی قوانین مقرر تھے : نظام فتوت ۔ (۵) نائیٹوں کی خصوصیات ۔ (٦) صنف نازک کے لئے فدا کاری ۔ (۷) زیر دستوں کی حمایت ۔

Flower of chivalry : بہترین سورما کا نمونہ : مہا سورما : کسی قوم کے مایہ ناز سپاہی ۔

Chive (Also Cive) : (n) [ L."cepa" ] پیاز کی طرح کا ایک پودا ۔

Chive : (n) [ "Thieves cant" ][ origin unknown ] ( چوروں کا ) چاقو ' چھرا ۔

Chive : (v) [ F. Prec.] چھرا مارنا : چاقو بھونکنا ۔

Chivy : (v) [ Later var. of CHEVY(v) ] (۱) مسلسل پریشان کرنا : متواتر تنگ کرنا ۔ (۲) تعاقب کرنا : پیچھا کرنا ۔

Chivvy : (n) دیکھو Chevy

Chlamydate : (a) [ Gr."chlamyd-" ] ( حیوانیات ) غشا ۔

Chlamydeous : (a) [ mod.L."chlamydeae" ] ( نباتیات ) ایک یا زیادہ محیط گل رکھنے والا ۔

Chlamydophore / Chlamyphore : (n) [ See CHLAMY DATE ] جنوبی امریکہ کا ایک پستان دار جانور جو زمین کھودنے والا ہوتا ہے اور جسکی پشت پر پیالہ نما ہڈی ہوتی ہے اور جس میں خطرے کے وقت وہ چھپ جاتا ہے ۔

Chlamys : (n) [ Gr.] (۱) قدیم یونان میں مردوں کے پہننے کا ایک کوتاہ لبادہ ۔ (۲) محیط گل ۔

Chloasma : (n) (Pl. Chloasmata) [ Gr."chloazin" ] ( طب ) جلد کی ایک بیماری جس میں زردی مائل بھورے رنگ کے یا سیاھی مائل دھبے پیدا ھو جاتےھیں ۔

Chloasmata : (n) [ Pl.of the prec.] مرض Chloasma میں جلد پر ھونے والے زردی مائل بھورے رنگ کے یا سیاھی مائل دھبے ۔

Chlo- : (comb.) [ Gr."chloros" ] زردی مائل سبز رنگ ۔

Chlor - : (comb.) [ Ghem.comb.F."chlorin ] جزو ترکیبی ۔

Chloracetic acids : (n) Acetic acid سے نکلے ھوئے ترشوں کا نام جو ھائڈروجن کے بدلے کلورین کے۱، ۲، ۳ ذرات شامل کرنے سے بنتے ھیں ۔

Chloracetyl chloride : (n) ( کیمیا ) کلوریسٹل کلورائیڈ ۔

Chloraene : (n) جلد کی وہ پھنسی جو کلورین لگ جانے سے نکلتی ھے ۔

Chloral : (n) [ Fr.f.CHLOR (INE+ALCOHOL)] ایک بے رنگ روغنی پتلا سیال مادہ جسکی تیز بو ھوتی ھے اور جو الکحل پر کلورین کے عمل سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Chloral hydrate : (n) ایک تلخ بلوری بے رنگ مرکب جو کلورل میں پانی ملانے سے بنتا ھے اور جو خواب آور ھوتا ھے ۔

Chloralism : (n) ( طب ) کلورل ھائیڈریٹ کے طویل اور مسلسل استعمال سے پیدا کی ھوئی مریضانہ حالت ۔

Chloralize : (v) کلورل ھائنڈریٹ کے زیر اثر لانا ؛ کلورل ھائیڈریٹ کے ذریعہ مریضانہ حالت پیدا کرنا ۔

Chloraluminite : (n) ( معدنیات ) الومینیم کا آبدار کلورائیڈ ۔

Chloranil : (n) ( کیمیا ) کلورینل ۔

Chloranil electrode : (n) ( کیمیا ) کلورینل الکٹوریڈ ۔

Chloranthus : (a) [ f.CHLOR+Gr."anthos" ] ( نباتیات ) سبز پھولوں والا ۔

Chloranthy : (n) پھول کی پنکھڑیوں کا سبز پتیوں میں تبدیل ھو جانا ؛ ایک حالت جس میں کسی پودے کے پھولوں کے رنگین حصے پتیوں میں بدل جاتے ھیں ۔

Chlorapatite : (n) APATITE کی ایک قسم جو کلوریت کی حامل ھوتی ھے : ( کیمیا ) کلوراپے ٹائٹ ۔

Chlorate : (n) [ f.CHLOR (IC+-ATE)] (کیمیا) کلورک ایسڈ کا نمک ( کلوریٹ آف پوٹاش ) ۔

Chloraurate : (n) دیکھو Chlorate

Chlorhydrate : (n) کلوروھائڈرک ایسڈ کا نمک ۔

Chlorhydrin : (n) گلیسرین کا کلوروھائڈرک ایسڈ ۔

Chloric : (a) [ f.CHLOR(INE+IC)] کلورین سے متعلق : کلورین رکھنے والا ۔

Chloridate : (v) [f. next] (فوٹو گرافی) کاغذ کو چاندی کے کلورائڈ میں بھگونا حساس بنانے کے لئے ؛ کشتہ نقرہ سے کاغذ کو بھگو کر حساس بنانا ۔

Chloride : (n) [ f.CHLOR (INE+IDE)] (۱) ( کیمیا ) کسی دھات یا کسی نامیاتی جزو مستقل کے ساتھ کلورین کا ایک سادہ مرکب ۔ (۲) رنگ اڑانے والے اور جراثیم کش مرکبات ( مثلاً چونے کا کلورائیڈ، پوٹاش کا کلورائیڈوغیرہ ) جو سادہ کلورائیڈ نھیں ھوتے ۔ (۳) چاندی کے کلورائیڈ کے حامل فلزات ( Ores ) ۔

Chloride of lime : چونے کا کلورائیڈ ۔

Chloride of potash : پوٹاش کا کلورائیڈ ۔

Chloride of soda : سوڈا کا کلورائیڈ ۔

Chloridize / Chloridate: (v) (۱) کلورین ملانا ۔ (۲) کسی دھات کا کلورائیڈ بنانا ۔

Chlorimeter / -try : (n) ایک آلہ جو کلورین کی سفید کرنے کی طاقت کا اندازہ لگاتا ھے ۔

Chlorinate : (v) [ f.CHLORINE+ATE] کلورین ملانا یا مرکب بنانا ۔

Chlorinated : (a) ( کیمیا ) کلوریناتی ؛ کلورین ملا ھوا ۔

Chlorination : (n) (۱) کلورین ملانے کا عمل ؛ کلور بنانا ( کیمیا ) ۔ (۲) بعض خام دھات سے کلورین کے ذریعہ سونا اور چاندی نکالنے کا عمل ۔

Chlorine : (n) [f.Gr."chloros"] ( کیمیا ) ادھاتی عنصر ؛ زردی مائل سبز زھریلی اور بدبو دار گیس ۔

Chlorine water : (n) ( کیمیا ) کلورین پانی ۔

Chloriniferous : (a) کلورین پیدا کرنے والا ۔

Chlorinize : (v) کلورین ملانا ؛ کلورین لگانا ۔

Chlorinous : (a) مثل کلورین ؛ کلورین کا ۔

Chlorion : (n) [Gr."chlorion"] ایک قسم کی بھیڑ ۔

Chloris : (n) [Gr."chloris"] ایک قسم کی خار دار گھاس ۔

Chlorite : (n) [Gr." chloritis"] (۱) کلورائیٹ ۔ (۲) کلورس ایسڈ کا نمک ۔

Chlorite slate : (n) سبز سلیٹ کا پتھر جس میں کلورائیٹ ھوتا ھے ۔

Chloritic : (a) کلورائیٹ سے بنا ھوا ۔

Chloritous : (a) کلورائیٹ رکھنے والا ۔

Chloritoid : (n) [f. CHLORITE+IOD] ایک دھات جس میں سلیکیٹ آف الومینیا اور فولاد ھوتا ھے جو مختلف رنگ خاص کر خاکی یا سبز رنگ کی ھوتی ھے ۔

Chloro- : (comb.) [Gr."chloro-"] (۱) نباتیات اور معدنیات کی اصطلاحوں میں واصلہ بمعنی سبز ۔ (۲) کیمیا میں واصلہ بمعنی کلورین ۔

Chloroaurate : (n) (۱) کلورو آوریٹ ؛ کلورو اور ایسڈ کا نمک ۔ (۲) اساسی کلورائیڈ یا ھائیڈرو کلوریٹ کے ساتھ سونے کے کلورائیڈ کا مرکب ۔

Chlorobenzene : (n) کلورو بینزین ؛ ایک بے رنگ آتش گیر اور پراں زھریلا سیال جس میں بادام کی مہک ھوتی ھے اور جو محلل کے طور پر استعمال ھوتا ھے ۔

Chlorobromide : (n) کسی دھات یا نامیاتی جزو مستقل کے ساتھ کلورین اور بیرومین کا مرکب ۔

Chlorocarbonic acid : (n) کلورو کار بونک ایسڈ ( COCIZ ) ۔

Chlorocrous : (a) سبز رنگ کا ؛ سبزی مائل ۔

Chlorocruorin : (n) وہ سبز مادہ جو حلقہ وار کیڑوں کی بعض قسموں کے سبز رنگ ھونے کا سبب مانا جاتا ھے ۔

Chlorodyne : (n) ["chloro (form+ano)dyne"] مختلف خواب آور دواؤں کا مرکب جو دافع درد ھوتا ھے ؛ کلورڈائن ۔

Chloroform : (n) [Fr.f.CHLORO+form (yl)] رقیق دوا جو بے ھوشی پیدا کرتی ھے ؛ داروئے بےھوشی ؛ کلوروفارم ۔

Chloroform : (v) (۱) کلورو فارم سنگھانا ؛ بیھوش کرنا ؛ کلوروفارم سے بھرنا ۔ (۲) کلوروفارم سنگھا کر مارنا ۔

Chloroformamide : (n) ( کیمیا ) کلوروفارمامائڈ ۔

Chloroformic : (a) کلوروفارم سے متعلق ۔

Chloroformic easter : (n) ( کیمیا ) کلوروفارمک ایسٹر ۔

Chloroformist : (n) بے ھوش کرنے والا ؛ کلوروفارم سنگھانے والا ۔

Chloroformization : (n) کلوروفارم کی وجہ سے بیھوشی ۔

Chloroformize : (v) کلوروفارم سنگھانا ؛ بیھوش کرنا ۔

Chlorohydrine : (n) ( کیمیا ) کلوروھائیڈرین ۔

Chloroid : (a) [CHLOR(INE+IOD)] کلورین کے مشابہ ۔

Chloromelan /-ite : (n) [Gr."chloromelon"] ( معدنیات ) میگنیز کا آبدار سلیکیٹ ؛ کانسنڈ نائٹ ۔

Chlorometer (Also Chlori) : (n) [CHLORO+METRE] کلورین کی قوت کو ناپنے کا آلہ ؛ کلورین سنج ؛ کلورو میٹر ۔

Chlorometric : (a) کلورین سنج سے متعلق ؛ کلورو میٹر -

Chlorometry (Also Chlori) : (n) کلورین سنجی ۔

Chloropal : (n) [f.CHLOR+OPAL] ایک سبزی مائل دودھیا شیشے کی مانند لوھے کا ھائیڈ رائیٹڈ ( آبیدہ ) سلیکیٹ ۔

Chlorophaeite : (n) [Gr.] لوھے کا ایک گھرے سبز رنگ کا ھائیڈ ریٹیڈ (آبیدہ ) سلیکیٹ جو کھلا رھنے پر بھورا یا کالا ھو جاتا ھے ۔

Chlorophane : (n) [Gr.] ( معدنیات ) کیلشیم کا فلورائیڈ جو گرم کرنے پر خوبصورت سبز روشنی دیتا ھے

Chlorophyll ( Also phyl (e, phylle ) : (n) [CHLORO+Gr. "phyllon"] ( کیمیا و نباتیات ) خضرہ ؛ خضریہ ؛ کلوروفل : پودوں کی پتیوں وغیرہ کو بنانے والا مادہ جو عموماً کلیوں میں انتہائی باریک ریزوں کی شکل میں ملتا ھے اور جو سبز رنگ کے مختلف آبی خردبینی حیوان میں بھی موجود ھوتا ھے ۔

Chlorophyllous : (a) خضریہ ؛ کلوروفل کی صفت کا یا اس کا حامل ۔

Chlorophyte : (n) [Gr.] کوئی پودا جس میں مستقل ارتقاء اور سبز حصہ یا توسیع ھوتی رھی ھو ۔

Chloropicrin : (n) ایک بے رنگ روغنی رقیق جو کہ چونے کے کلورائیڈ کے ساتھ پکرک ایسڈ کی تقطیر سے ملتا ھے ؛ ایک روغنی بے رنگ سیال جس کی بو میٹھی ھوتی ھے اور جس سے آنسو نکلتے ھیں اور متلی آتی ھے ۔

Chloroplatinate : (n) کلورو پلاٹینک ایسڈ کا نمک ۔

Chloroplatinous : (a) کلوروپلاٹینک ایسڈ کے نمک سے متعلق ۔

Chlorosilicate : (n) ( کیمیا ) کلوروسلیکیٹ ۔

Chlorosis : (n) [Gr."chloros"] (۱) ( مرضیات) سبز یرقان ؛ نوجوان عورتوں کی ایک بیماری جس میں ضعف کے ساتھ رنگ پیلا یا سبزی مائل ھو جاتا ھے اور ماھواری بےقاعدہ ھوتی ھے ؛ ھرا روگ ۔ (۲) (نباتیات) پودوں کی ایک بیماری جس میں سبز حصے سفید ھو جاتے ھیں ؛ بے خضری یا پنکھڑیوں وغیرہ کا بےرنگ ھو جانا ۔

Chlorosulphonic : (a) ( کیمیا ) کلورو سلفونک ۔

Chlorotic : (a) ھرے روگ کے متعلق ؛ ھرے روگ ( ھریاؤ ) کا بیمار ۔

Chlorotoluene : (n) ( کیمیا ) کلورو ٹالوین ۔

Chlorous : (a) [f.CHLORINE+OUS] کلورین دار ؛ کلورین کا ؛ کلورینی ؛ کلورین کی زیادتی ۔

Chlorous acid : (n) ( کیمیا ) کلورس ایسڈ ۔

Choanite : (n) [Gr."choane"] متحجّر گیاھی جانور جس کا استخوانی ڈھانچہ قیف کی شکل کا ھوتا ھے ۔

Choanoid : (a) [F. Prec.] قیف کی شکل کا ؛ ذی فقار جانوروں کی آنکھوں کے عضلات سے متعلق بولا جاتا ھے ۔

Choate : (a) [F."inchoate"] مکمل ؛ جامع ۔

Chobdar : (n) [Pers. and Urdu] چوب دار ، یساول ۔

Chock (Also choak and chuck) : (n) [origin unknown] (۱) لکڑی کا کندہ خصوصاً فانہ جس سے پیپےیا پہیے کی حرکت کو روکتے ھیں نیز جہازوں پر کشتی کو تختے پر روکنے کے لئےبھی استعمال کرتے ھیں ؛ اڑانا ۔ (۲) وہ سہارا جو خرادی جانے والی چیز کو خراد کے محور کے پاس رکھے ۔ (۳) لکڑی کا کندہ (جلانے کےلئے) ۔ (٤) تیز کھوکھلی آواز ۔

Chock : (v) (۱) اڑانوں سے قائم کردینا ۔ (۲) کشتی کو اڑانوں پر رکھنا ۔ (۳) ( کمرے وغیرہ کو ) سامان وغیرہ سے بھر دینا ۔

Chock ( Also Chok) (adv) [F."chock-full"] نزدیک نزدیک ؛ پیوستہ ؛ متصل ۔

Chock-a-block : ( جہاز رانی ) ( وہ دو کندے جو رسّا چرخی میں ساتھ ساتھ چلتے ھیں ) متصل ؛ نزدیک نزدیک ؛ کھچا کھچ ؛ بھرپور ؛ لبریز ۔

Chock-full (Also Chokefull) [of doubtful origin] بھر پور ؛ کھچا کھچ ؛ منھا منھ ؛ لبریز ؛ ٹھنسا ھوا ۔

Chock up : اڑانیں اچھی طرح لگا دینا ۔

Chocolate : (n) [Aztec."chocolatl"] (۱) چاکلیٹ ؛ چاکلیٹ خوردنی - (۲) چاکلیٹ نوشیدنی ۔

Chocolate : (a) لاکھیا ؛ کاکریزی ؛ چاکلیٹی ۔

Chocolate box : (a) بظاھر حسین یا جذباتی ۔

Chocolate cream : (n) چاکلیٹ کی مٹھائی جس میں کریم بھری رھتی ھے ۔

Chocolate-house : (n) چاکلیٹ خانہ جہاں چاکلیٹ کے مشروبات ملتے ھیں ۔

Chocolate soldier : (a) بےلڑے سپاھی ؛ یا لڑنے والا سپاھی ۔

Chocolate tree : (n) کوکو کا درخت ۔

Chocolatenut : (n) کوکو کا پھل اور اس کا بیج ۔

Chocolaty : (a) چاکلیٹ سے بنا ھوا یا چاکلیٹ کی طرح بنا ھوا ۔

Choctaw : (n) [ Perh. alt. of Sp."chato"] (۱) اسکیٹنگ میں قدم رکھنے کا ایک انداز ۔ (۲) اجنبی اور ناقابل فہم زبان ۔ (۳) قدیم میسیسپی اور الیاما میں رھنے والی ایک قوم اور اس قوم کا رکن اور اس کی زبان ۔

Choenix : (n) [ Gr."choenix"] خشک چیزوں کو ناپنے کا ایک پیمانہ ۔

Choffer : (n) [ME."chaufour"] ایک دستی بخاری ( ھیٹر ) ۔

Choga : (n) [ Sindhi ] چوغہ ۔

Chogset : (n) [ Indian name ] ایک چھوٹی سمندری مچھلی ' برگل مچھلی ۔

Choice : (n) [ OF."chois"] (۱) پسند ؛ پسندیدگی ؛ مرضی ؛ چناؤ ؛ انتخاب ۔ (۲) پسند کرنے کا حق ؛ لیاقت ؛ قدرت ؛ قوت تمیزی ؛ حق انتخاب ؛ اختیار ۔ (۳) منتخب ؛ ممتاز ؛ زبدہ ؛ برگزیدہ ؛ چیدہ ؛ بڑھیا ۔ (٤) انتخاب کے لئے انواع و اقسام کی چیزیں ۔ (٥) پسندیدہ شئے یا شخص ؛ منتخب شئے یا شخص ؛ ترجیح ؛ پسندیدہ چیزوں کی فراھمی ۔ (٦) چارہ ' علاج ؛ اختیار ؛ دوسری صورت ۔

At choice : مرضی پر ؛ حسب مرضی ؛ حسب پسند ۔

By choice / For choice : اگر پسند کرتا ھے تو ؛ اگر انتخاب کرتا ھے تو ۔

Hobson's choice : صرف ایک ھی صورت ھے ؛ پیش کردہ چیز کو لو یا مت لو ۔

Multiple choice : ( سماجیات ) کثرت پسند ۔

To have no choice : کچھ بھی ھو ۔

To have no choice but : کوئی چارہ نہیں : اس کے سوا کوئی صورت نہیں ۔

To have one's choice : اپنی مرضی سے پسند کرنا ؛ خود انتخاب کرنا ۔

To take one's choice : فیصلہ کرنا ؛ پسند کرنا ۔

Choice : (a) (۱) چیدہ ؛ پسندیدہ ؛ منتخب ؛ عمدہ ؛ تحفہ ؛ اعلیٰ ۔ (۲) احتیاط کے ساتھ چیدہ یا پسند کردہ ؛ منتخب ؛ مناسب ؛ موزوں ؛ لائق ؛ انتخاب ۔ (۳) محتاط ؛ نفاست پسند ؛ وہ جسکو مشکل سے کوئی چیز پسند آئے ۔

Choice of the mean : ( منطق ، نفسیات ) انتخاب اوسط ۔

Choice reaction : (n) ( منطق ، نفسیات ) منتخب رد عمل ۔

Choice theory : (n) ( تجارت ) نظریہ انتخاب ۔

Choiceful : (a) پسند کرنے میں متامل ؛ ھچکچاھٹ ؛ انتخاب کا موقع دینے والا ۔

Choicely : (adv) بطریق احسن ؛ از روئے اختیار ؛ اختیار سے ؛ مناسب طریقہ سے ؛ کمال احتیاط سے ؛ احتیاط سے ؛ انتخاب کر کے ۔

Choiceness : (n) برگزیدگی ؛ خوبی ؛ نفاست ؛ عمدگی ؛ تحفگی ۔

Choicy : (a) ( عامیانہ ) نازک مذاق ؛ مشکل سے پسند کرنے والا ۔

Choil : (n) [ origin unknown] جیب چاقو کا دندانہ خصوصاً پھل کے اس حصے میں جو دستہ کے نزدیک ھوتا ھے ۔

Choil : (v) جیبی چاقو کے پھل میں دستے کے نزدیک دندانہ بنانا ۔

Choiler : (n) جیبی چاقو کے پھل میں دستے کے نزدیک دندانہ بنانے کی مشین ۔

Choir / Quire : (n) [ L."chorus"] (۱) گرجوں میں عبادت کے گانے بجانے والوں کی جماعت ؛ بھجن منڈلی ؛ سرود خوانوں کی ٹولی ؛ قوال منڈلی ؛ چوکی ۔ (۲) قوال گاہ ؛ سرود خوانوں کی جگہ ؛ سماع خانہ ۔ (۳) گانے والوں کی جماعت ؛ قوالوں کی جماعت ؛ فرشتوں کی جماعت ۔ (٤) ناچنے والوں کی جماعت ؛ طائفہ رقص ؛ سہ گان ۔ (٥) ایک منظم جماعت یا ٹولی ۔ (٦) ایک ھی قسم کے سازوں کا مجموعہ جو آرکسٹرا میں ھوتا ھے یا ان سازوں کو بجانے والوں کی جماعت ۔ (۷) چوکی ارگن ۔

Choir / Quire : (v) ملکر گانا ؛ جماعت میں یا ٹولی میں گانا گانا ۔

Choir-boy : (n) سہ گان میں مل کر گانے والا لڑکا ۔

Choir-man : (n) سہ گان میں گانے والا آدمی ۔

Choir office : (n) وہ عبادت جو جماعت میں مل کر گائی جائے ۔

Choir organ : (n) چوکی ارگن ۔

Choir school : (n) گرجا میں گانے والے بچوں کی تعلیم گاہ ۔

Choir screen : (n) سرود خانہ یا سماع خانہ کی ایک آرائشی چوبی چق ۔

Choirmaster : (n) سہ گان کا ہدایت کار ۔

Chois : (v) انتخاب کرنا : پسند کرنا ۔

Chokage : (n) [ f. CHOKE ] حالت گرفتگی : حالت فشار : پھنسا ہوا : غصہ وغیرہ سے دم بند ہو جانے کی حالت ۔

Choke : (n) [ ME."choke","cheke" ] (۱) حبس دم : فشار ۔ (۲) رکاوٹ : انسداد : گھٹن ۔ (۳) بندوق کے سوراخ کی تنگی نال کے قریب ۔ (٤) بعض گھاسوں کے پھولوں کے پھولنے میں سماروغ کی وجہ سے رکاوٹ ۔ (٥) (جوڈو) شہ رگ میں دباؤ ۔ (٦) مسدود ہونے کا عمل یا شور ۔ (۷) سانس میں پھانس ۔

Choke : (n) [ Prob.var.of CHEEK ] جبڑے : رخسار ۔

Choke : (v) [ ME."cheke","choke" ] (۱) گلا گھونٹنا : ٹیٹوا دبانا : گلا دبانا : گلے میں پھنس جانا : گلا گھٹنا : پھندا پڑجانا : پانی، دھویں وغیرہ سے گرہ پڑ جانا ۔ (۲) (مجازاً) (جذبے کا) پژمردہ کر دینا، دبانا ۔ (۳) دم رکنا : سانس رکنا : دم گھٹنا : غصہ وغیرہ سے دم بند ہو جانا ۔ (٤) (درخت، آگ وغیرہ) روشنی ، ہوا وغیرہ بند کر کے بجھانا : مار ڈالنا : سکھا ڈالنا ۔ (٥) جذبات کا روکنا : ضبط کرنا ۔ (٦) کلیتاً یا جزویتاً روک دینا : اٹکا دینا : (اڑانا نلی کو اسکا ایک حصہ تنگ کرکے) ۔ (۷) خلیج یا کھاڑی وغیرہ کا پتھر ، ریت یا بالو سے بھرنا : پٹ جانا : اٹ جانا ۔ (۸) کھچا کھچ بھرنا : بھرپور کرنا : منھ منھ بھرنا ، ناکوں ناک بھرنا ۔ (۹) روکنا : خموش کرنا : بولنے سے روک دینا ۔ (۱۰) ترقی ، افزائش ، سرگرمی اور قوت نمو کو روک دینا ۔ (۱۱) بندوق کی نالی کو تنگ بنانا ۔ (۱۲) گاڑی کے انجن کے کاربوریٹر میں ہوا کو جزویتاً روک کر پٹرول کی مقدار کو بڑھانا ۔ (۱۳) (کھیل میں) بلا، ریکٹ وغیرہ کو دستے کے آخری حصہ سے آگے پکڑنا ۔

Choke apple : (n) کھٹا سیب ۔

Choke berry : (n) چھوٹی گوندی کی طرح کا قابض پھل ۔

Choke-bore : (n) بندوق کا سوراخ جو نال کی طرف تنگ ہوتا جاتا ہے : بندوق کی گانے دم نال ۔

Choke-cherry : (n) شاہ دانہ جس میں قبض پیدا کرنے کی خاصیت ہوتی ہے ۔

Choke coil : (n) برقی رو کو بڑھانے یا روکنے والا تاروں کا گچھا ۔

Choke-collar : (n) طاقت ور کتوں کو تربیت میں قابو میں رکھنے کے لئے وہ پٹہ جسے پھندے کی طرح کسا جاتا ہے ۔

Choke-damp : (n) کاربونک ایسڈ گیس جو کنوؤں ، کانوں وغیرہ میں پیدا ہوتی ہے ۔

Choke-dog : (n) ایک قسم کا پنیر ۔

Choke-full : (a) دیکھو Chock-full

Choke-off : (v) کسی شخص کو کسی سعی یا عمل یا گفتگو سے باز رہنے پر مجبور کرنا : باز رکھنا ۔

Choke-pear : (n) (۱) ترش ناشپاتی ۔ (۲) وہ واقعہ جس کو قبول کرتے نہ بنے : وہ ملامت وغیرہ جس کو برداشت کرتے نہ بنے ۔

Choke-strap : (n) وہ تسمہ جو گھوڑے کے کالر سے لے کر اس کے کمر بند میں لگا ہو ۔

Choke-weed : (n) طفیلی پودوں کی ایک قسم ۔

Choke-up : (v) (۱) شدید جذبات سے دم بند ہو جانا ۔ (۲) فرط اشتیاق یا گھبراہٹ کی وجہ سے رکاوٹ پڑ جانا ۔

Choker : (n) (۱) دم گھونٹنے والا : گلا گھونٹنے والا : روکنے والا : باز رکھنے والا ۔ (۲) ایک گلوبند جو گلے کے گرد لپیٹا جائے : چوڑا گلوبند : بہت اونچا سخت کالر : گلوبند (زیور) : پتلا روئیں دار کپڑا عورتوں کے لئے ۔ (۳) تاروں کے رسے کا پھندا کندوں کو باندھ کر کھینچنے کے لئے ۔

Choker : (a) سٹا کر گلے میں بندھا ہوا ۔

Chokered : (a) گلوبند پہنے ہوئے ۔

Chokerman : (n) وہ شخص جو کندوں کے گرد تار کے پھندے باندھتا ہے ۔

Chokidar : (n) [ Urdu "chaukidar"] چوکیدار ۔

Choking : (n) (۱) دم گھٹنے کا احساس پیدا کرنے والا ۔ (۲) نا مفہوم آواز ۔

Chokra : (n) [ Hindi "chokra"] چھوکرا ۔

Choky / Chokey : (n) [ Hindi "chauki"] (۱) جنگی چوکی ؛ تھانہ ؛ چوکی ؛ گھوڑوں کا اڈہ ۔ (۲) حاجت ؛ حوالات ۔

Choky : (a) [ f. CHOKE (v) ] دم گھٹنے والا ؛ خشک ۔

Chol- / Chole- / (comb.) [ Gr."chole"] طب ، کیمیا میں واصلہ بمعنی صفرہ ۔

Cholaemia ( Also Cholehaemia ) (n) خون میں صفرہ کا ہونا جیسا یرقان میں ہوتا ہے ۔

Cholaemic : (a) صفراوی ؛ یرقانی ۔

Cholagogue : (n) [ Gr."chole+agogos"] ایک دوا جو صفرہ کو دور کرتی ہے ؛ دافع صفرہ ۔

Cholate : (n) کولک ایسڈ کا نمک ۔

Choleate : (n) کولیئنک ایسڈ ( Choleic Acid ) کا نمک ۔

Cholecystectomy : (n) [ Gr."chole+kystis+ektomia"] ( جراحی ) زہر دان کو کاٹ کر نکال دینا ۔

Cholecystitis : (n) [ Gr.] زہر دان کا زخم ۔

Cholecystotomy : (n) [ Gr.] زہر دان کو چاک کر کے پتھری نکالنا ۔

Choledoch : (a) [ Gr."choledochos"] صفرہ دار ۔

Choledoch : (n) صفرائی نالی ۔

Choleic : (a) صفرا کا یا اس سے متعلق یا اس سے نکلا ہوا ۔

Cholelith : (n) سنگ مثانہ ؛ پتھری ۔

Choler : (n) ( See next ) [ L."cholera"] (۱) ( طب ) چار خلطوں میں سے ایک خلط - (۲) صفرہ ؛ زرد آب ؛ پت ۔ (۳) ( شاعری میں قدیم ) غصہ ؛ طیش ؛ کرودھ ؛ بد مزاجی ؛ چڑچڑاپن ؛ تیہا ۔

Black choler : (n) سودا ۔

Choler adust : (Also Black choler) (n) دیکھو Black bile

Cholera : (n) [ Gr."cholera"] ہیضہ ؛ تخمہ ۔

Asiatic / Epidemic / Malignant cholera : ہیضہ ؛ ھلکی ؛ نتانواں ۔

Chicken cholera : مرغیوں کا ایک متعدی مرض -

English / Bilious / Summer cholera ( also cholera nostras ) : ہیضہ ؛ تخمہ ۔

Cholera typhoid : (n) ہیضہ کے ساتھ ساتھ بخار ۔

Cholerafungus : (n) ہیضہ کے مریض کے پاخانہ کا سماروغ ۔

Choleraic : (a) ہیضاوی ؛ وبائی ہیضے کا ؛ تخمے کا ۔

Choleraization : (n) ادنیٰ جانوروں میں مصنوعی طور پر ہیضہ پیدا کرنا ۔

Choleriform : (a) ہیضاوی ؛ وبائی ؛ ہیضہ کا ؛ تخمہ کا ۔

Choleric : (a) [ Gr.] (۱) غصیل ؛ غصیلا ؛ تیز مزاج ؛ تندمزاج ؛ محرور المزاج ؛ چڑ چڑا ؛ صفراوی ۔ (۲) ہیضائی ؛ ہیضے کا ؛ وبائی ۔

Cholerine : (n) [ Fr.dim.of"cholera"] (۱) بد ھضمی ؛ سوء ھضم ؛ اسہال ؛ تخمہ ؛ ہیضے کی علامت - (۲) ہیضائی ؛ ہیضے کا ؛ وبائی ۔

Choleroid : (a) دیکھو Choleriform

Cholesteric : (a) [ F. next] $C_{24} H_{44} O$ سے متعلق یا اس سے بنایا ہوا ۔

Cholesterin : (n) [ Gr."chole+stereos"+-IN] ایک بے مزہ ، بے بو روغنی قسم کا مادہ ( $C_{26} H_{44} O$ ) جو بیشتر حیوانی رقیق یا ٹھوس میں اور اکثر پودوں کے پھل اور بیج میں پایا جاتا ہے ۔

Cholesterol : (n) دیکھو Cholesterin

Cider-brandy : (n) سیب کی شراب سے تقطیر کی ہوئی برانڈی شراب ۔

Cider-cellar : (n) تہ خانہ جس میں سیب کی شراب رکھی جاتی ہے ۔

Cider cup : (n) کاسہ ؛ جام ۔

Cider mill : (n) وہ کارخانہ جس میں سیب کو شراب بنانے کے لئے کچلا جاتا ہے ۔

Cider-press : (n) سیب کا عرق نکالنے کا آلہ ؛ سیب نچوڑ ؛ سیب افشار ۔

Ciderist : (n) سیب کی شراب بنانے والا ۔

Ciderkin /Water-cider : (n) سیب کی ہلکی شراب ۔

Cidevant : (a) [Fr.] سابق ؛ پچھلا ؛ اگلا ؛ گزشتہ ؛ پیش ؛ ماضی ؛ سلف ؛ پہلا ؛ منسوخ ۔

Cidevant : (n) وہ جو انقلاب فرانس کے پہلے امیر تھا یا رہا ہو ؛ گزشتہ چیز یا شخص ؛ کسی کام سے سبکدوش ؛ بے اختیار اور بے اثر شخص ۔

Ciel : (n) [L."caelum"] آسمان ؛ آسمانی ( رنگ ) ۔

Cierge : (n) [L."cereus"] شمع مومی جو مذہبی رسومات میں استعمال ہوتی ہے ۔

Cigala / Cigale : (n) [L."Cicala"/ Cicada / Cicala.] دیکھو

Cigar / Segar : (n) [Fr."cigare" of Sp. "cigarr"] سگار ؛ چرٹ ۔

Cigaresque : (a) ( مزاحاً ) نمایاں طور پر سگار رکھنے والا ۔

Cigarette : (n) [Fr."cigarette"] سگریٹ ۔

Cigar holder : (n) چرٹ کی منہال ؛ نلکی ؛ سگار گیر ۔

Cigarless : (a) بے سگار ۔

Cigar shaped : (a) سگار نما ؛ سگار کی شکل کا ۔

Cilia : (n) [L. pl. of "cilium"] (۱) مژگاں ؛ پلک ۔ (۲) پتوں کی جھالر ۔ (۳) تیتریوں کا بازو ؛ تتلیوں کےپر ۔ (٤) ادنیٰ آبی جانوروں کے روئیں ۔

Ciliary : (a) f. L."cilium"] پلکوں کے ؛ مژگانی ؛ پلک دار ؛ ( حیوانیات ) ھدبی ۔

Ciliary motion : (n) مژگاں کی اہتزازی حرکت ۔

Ciliary muscle or cirle : (n) وہ عضلہ جو آنکھ کے ڈھیلے کی دیوار کے اندرونی حصے میں ہوتا ہے ؛ ( نفسیات ) مژگانی عضلہ ؛ ( حیوانیات ) ھدبی عضلہ ۔

Ciliary process : (n) آنکھ کے ڈھیلے کی دیوار کے اندرونی حصے کی وہ تہ جس سے آنکھ کے پردے کی جھلی جٹی ہوتی ہے ۔

Ciliate / Ciliated : (a) مژگانی ؛ پلک کا ؛ پلک دار ؛ مو حاشیہ ؛ ( حیوانیات ) ھدبہ دار ۔

Ciliation : (n) ھدبیت ؛ روئیں داری ۔

Cilice : (n) [Gr."kilikion"] بالوں کا کپڑا ؛ بالوں کا لباس ؛ اونی لباس ۔

Cilicious : (a) اونی لباس والا ؛ بالوں کے لباس والا ۔

Cilicism : (n) [f. "cilicia" in Asia Minor] سائلیشیا کی ایک مخصوص بولی ۔

Ciliiform / Ciliform : (a) مژگاں نما ۔

Cilio-spinal : (a) حرام مغز کا وہ مرکز جہاں اعصابی ریشے جو مژگاں کو سکڑاتے ہیں پیدا ہوتے ہیں ۔

Ciliograde : (a) اہتزازی روئیں سے حرکت کرنے والا ۔

Ciliograde : (n) [L."cilio-+gradus"] ایک قسم کا ادنیٰ آبی جانور جو روئیں کی مدد سے تیرتا ہے ۔

Ciliolate : (a) مژگانی ؛ پلک کا ؛ پلک دار ؛ مو حاشیہ ۔

Cill : [Var. of SILL ] Sill کی متبادل شکل ۔

Cillosis : (n) [irreg. f. L."cillere"] پپوٹوں کی غیر ارادی حرکت ۔

Cima : [Var . of CYMA] Cyma کا متبادل ۔

Cima : (n) [L."cyma"] پہاڑ کی چوٹی یا گنبد ۔

Cimarron : (Also cimaron or cimaroon) [Amer.Sp."cimarron"] (۱) فراری غلام ؛ مفرور غلام کی نسل ۔ (۲) وحشی جانور ۔

Cimbalom / Cymbalom /-lon : (n) [L."cymbalum"] ایک قسم کا ہنگری کا باجا ۔

Cimex : (n) [Pl. cimices] [L.] کھٹمل ۔

Cimicic : (a) [in cimicic acid. vars. cimise / cimisse] ایک زرد بدبو دار ، قلم پذیر ترشہ جو کھٹمل کی رطوبت سے حاصل ہوتا ہے ۔

Cimmerian : (n) [L."cimmerius"] Cimmetii کا باشندہ ، ( وہ قوم جس کا ہومر نے بیان کیا ہے کہ وہ ایسے دور افتادہ ملک میں رہتی تھی جہاں ہمیشہ تاریکی چھائی رہتی تھی ) ۔

Cimmerian : (a) (۱) Cimmetii کے رہنے والوں سے متعلق ۔ (۲) تاریک ؛ دیجور ؛ نہایت اندھیری ؛ اندھیری گھپ ۔

Cimolite : (n) [f. L."cimolia"] الومینیا کا نرم آبدار سیلیکیٹ ۔

Cinch : (n) [Sp."cincha"] (۱) ( امریکہ ) گھوڑے کا زیر بند ۔ (۲) ( سوقیانہ ) پورا قبضہ ؛ پورے قابو میں ؛ پکی بات ؛ آسان بات یا کام ۔

Cinch : (v) (۱) زیر بند لگانا یا کسنا ؛ کسنا ۔ (۲) (مجازاً) زور ڈالنا ؛ مجبور کرنا ؛ پکا کرنا ۔

Cinchona : (n) (Also chinchona) [After the Countess of "chinchona"] (۱) سنکونا کا درخت ؛ چھال ۔ (۲) سنکونا کی چھال سے بنی دوا ۔ (۳) کونین ۔

Cinchona-bark : (n) سنکونا کی چھال جو مقوی اور دافع بخار ہوتی ہے ۔

Cinchonaceous : (a) سنکونا دار ؛ سنکونا والی ؛ سنکونیلی ۔

Cinchonal : (a) سنکونا سے متعلق ۔

Cinchonia : (n) سنکونا کی ایک دوا؛ کونین ۔

Cinchonic : (a) سنکونی ؛ سنکونا سے متعلق ؛ سنکونا دار ۔

Cinchonicine / Cinconidine : (n) تلخ اساسی مادہ جو سنکونا سے حاصل ہوتا ہے ۔

Cinchonine : (n) دیکھو Cinchonia

Cinchonism : (n) سنکونا کے اثرات ( بہرا پن، درد سر وغیرہ ) ؛ خشکی ۔

Cinchonize : (v) سنکونا سے علاج کرنا ؛ سنکونا دینا ۔

Cincinnatus : (n) عزلت نشیں بڑا آدمی جسے خطرے کے وقت ملکی خدمت کے لئے طلب کر لیا جاتا ہے ؛ سنسناٹس ۔

Cincture : (n) [L."cinctura"] پیٹی ؛ پٹکا ؛ کمر بند ؛ حلقہ ؛ گھیرا ؛ گھیر ۔

Cincture : (v) (۱) پیٹی باندھنا ؛ پٹکا باندھنا ۔ (۲) گھیرا کرنا ؛ گھیرنا ؛ محیط ہونا ۔

Cinder : (n) [Fr."cendre"] (۱) دھات کا میل ۔ (۲) ادھ جلا کوئلہ ؛ کچلا ہوا کوئلہ ۔ (۳) راکھ ؛ خاکستر ۔ (٤) چائے یا دیگر مشروبات میں ملائی ہوئی وھسکی ، برانڈی وغیرہ ۔

Cinder : (v) جلا کر خاک کرنا ؛ راکھ چھڑکنا ۔

Cinder-bed : (n) زمین کی وہ تہ جس میں صدف وغیرہ ہوتے ہیں ۔

Cinder dick : (n) ریلوے پولیس ۔

Cinder man : (n) خاکستر کش ؛ وہ شخص جو بھٹی سے دھات کا میل وغیرہ نکالتا ہے ۔

Cinder-notch : (n) بھٹی کا وہ سوراخ جس سے دھات کا میل نکالا جاتا ہے ۔

Cinderella : (n) [ Fr."cendrillon"] (۱) وہ شخص جس کی قدر نہ کی جاتی ہو ؛ کشتۂ نا قدر شناسی ؛ کشتۂ ناقدری ۔ (۲) Cinderella dance کا مخفف ۔

Cinderella dance : (n) وہ رقص جو بارہ بجے شب تک رہے ؛ نیم شبی رقص ۔

Cindermound : (n) (اثریات) راکھ کا ٹیلہ ؛ خاکستر کا ٹیلہ ۔

Cinderpath : (n) راستہ جس پر پسے ہوئے کوئلے بچھے ہوں ۔

Cindersifter : (n) ادھ جلے کوئلوں کو راکھ سے الگ کرنے کی چھلنی ؛ خاک بیز ؛ کوئلے کی چھلنی ۔

Cindery : (a) بھوبل سا ؛ خاکستری ؛ خاکستر دار ؛ ادھ جلے کوئلے سا ؛ بھوبل کا ۔

Cine - : [ Abbrev. of CINEMA] Cinema ( سنیما ) کا مخفف ۔

Cinecameraman : (n) ( انتظامیہ ) سنیما کیمرہ مین ۔

Cinema : (n) [ Gr."kinema"] ؛ Cinematograph کا مخفف (۱) سنیما ؛ متحرک تصویر ۔ (۲) وہ جگہ یا تھیٹر جہاں متحرک تصویریں دکھائی جاتی ھیں ۔ (۳) متحرک تصویر بنانے کا فن یا ھنر ۔ (٤) متحرک تصویر سازی اور اس کی تقسیم کاری کی صنعت ۔

Cinema-goer : (n) عادتاً سنیما جانے والا ۔

Cinema projector : (n) ( طبیعیات ) سنیما پروجیکٹر ۔

Cinematic : (a) (۱) سنیمائی ؛ متحرک کیمرے کے ذریعہ فوٹو گرافی کے لئے موسیقی کی صورت میں بیانیہ طور پر یا کسی اورطریقے سے پیش کردہ ( مواد ) ۔ (۲) متحرک تصویر سازی کے فن سے متعلق ؛ متحرک تصویر کی تکنیک جاننے والا یا اسے استعمال کرنے والا ۔

Cinematics : (n) علم الحرکات ؛ متحرک تصویر بنانے کا فن ۔

Cinematize : (v) متحرک تصویریں بنانا ۔

Cinematograph : (n) وہ آلہ جس سے سنیما کی تصویریں متحرک نظر آتی ھیں ؛ متحرک تصویر بنانے کا کیمرہ یا آلہ ؛ متحرک تصویروں کی نمائش یا نمائش گاہ ۔

Cinematograph : (v) متحرک تصویری کیمرہ سے تصویر لینا ۔

Cinematographer : (n) متحرک تصویر لینے والا یا دکھلانے والا ۔

Cinematographic : (a) متحرک تصویر سازی سے متعلق ؛ متحرک تصویر سازی کا ماھر ۔

Cinematographist : (n) دیکھو Cinematographer

Cinematography : (n) متحرک تصویر سازی کا فن ۔

Cinenchym (a&n) : [ Gr."kinin"+"egchyma"] دودھیا نسیج ۔

Cineproject operator : (n) ( انتظامیہ ) سنیما پروجیکٹ آپریٹر ۔

Cinerama : (n) ایک قسم کی نئی فلم جس میں تین طرف سے تصویر لی جاتی ھے اور پردے پر اس کی نمائش بھی تین آلات تخلیل ( پروجکٹرس ) کے ذریعہ کی جاتی ھے ۔

Cineraria : (n) [ mod.L.fem.of"cinerarius"] ایک قسم کا پھولدار درخت جو شیشہ بند اُگایا جاتا ھے ۔

Cinerarium : (n) [ L.] مُردوں کی راکھ رکھنے کی جگہ ؛ خاک دان ۔

Cinerary : (a) [ f. L. "cinis / ciner-"] خاکستری ؛ خاکستر جیسا ؛ خاکستر کا ؛ راکھ کا ؛ خاک کا ؛ خاک رکھنے کا ؛ خاکستر دان ۔

Cinerary urn / vase : (n) جلانے کےبعد مردوں کی راکھ رکھنے کی جگہ ؛ راکھ دان ؛ (تاریخ) مردوں کی راکھ کا کلش ۔

Cinereous : (a) خاکستری ؛ خاکستر کے رنگ کا ۔

Cineritious : (a) خاکستری ؛ خاکستر کے رنگ کا ۔

Cingalese : (a) [ f.Skr."sinhalam"] سری لنکا کا ؛ سری لنکائی ۔

Cingalese : (n) سری لنکا کا باشندہ ؛ سری لنکائی ؛ سری لنکا کی زبان ۔

Cingle : (n) [ f. L. " cingere"] (۱) زیر بند ۔ (۲) کمر بند ؛ پیٹی ؛ پٹکا ۔

Cingular : (a) [ L."singulum"+-ar] حلقہ دار ۔

Cingulum : (n) [ See CINGLE] (۱) ایک قسم کی پیٹی ؛ منطقہ ؛ پٹکا ۔ (۲) رشتہء عصبی ( دماغ کا یا مغز دماغ کا ) ۔ (۳) رنگین اور پیچدار خط جو بعض گھونگوں کے غلاف میں ھوتا ھے ۔ (٤) کیچوؤں کے جسم کو گھیرتے ھوئےابھرے خطوط ۔ (٥) دانت کے نچلے حصے کا خط ۔

Cinnabar : (n) [ Pers."shinjarf" ] شنگرف ؛ شنجرف ؛ زرمام ۔

Cinnabar : (a) (۱) شنجرفی ؛ شنگرفی ؛ شنگرف کا شنگرف جیسا ۔ (۲) سرخ ؛ سیندوری ۔

Hepatic cinnabar : سرخی مائل بھورے رنگ کا شنگرف ۔

Cinnabaric / Cinnabarine : (a) شنگرفی ؛ شنگرف سےمتعلق ۔

Cinnamate : (n) سینامک تیزاب ( Cinnamic acid ) کا نمک ۔

Cinnamein : (n) بنزل سینامیٹ ( $C_9H_7O_2C_7H_7$ ) ۔

Cinnamene / Cinnamol : (n) ایک خوشبو دار ھائڈرو کاربن ۔

Cinnamic : (a) دار چینی سے متعلق یا دار چینی کا ؛ دار چینی سا ۔

Cinnamic acid : (n) ایک سفید بلوری بغیر بو کا ترشہ جو خاص طور سے روغن دار چینی میں پایا جاتا ھے ۔

Cinnamomic / Cinnamonic : (a) دار چینی ؛ دار چینی کا ؛ دار چینی سا ۔

Cinnamon : (n) [L."cinnamomum"] (۱) دار چینی ۔ (۲) دار چینی کا درخت ۔

Cinnamon : (a) دار چینی کے رنگ کا ؛ نسواری ؛ ناسی ۔

White cinnamon : جنگلی دار چینی چھال ۔

Wild cinnamon : جنگلی دار چینی ۔

Cinnamon-oil : (n) روغن دار چینی ۔

Cinnamon stone : (n) یاقوت کی زرد اور بھوری قسموں کا نام ؛ ( کیمیا ) دار چینی پتھر ۔

Cinnamyl : (n) سینامیل ۔

Cinquangled : (a) [See next] پانچ زاویوں والا ۔

Cinque / Cinq : (n) [L."quinque"] (۱) پنجڑی ؛ پنجہ دار ؛ پنجی ( تاش اور گنجیفہ ) ۔ (۲) ( جمع میں ) گھنٹیوں کو بجانے کا ایک خاص طریقہ ۔

Cinque ports : (n) [L."quinque portus"] انگلستان کی وہ پانچ بندرگاھیں جنھوں نے زمانۂ قدیم میں بحریہ کے اھم کام انجام دئے اور جن کے عوض انھیں کئی اھم مراعات اور حقوق حاصل رھے ۔

Cinquecentist : (n) سولھویں صدی کے صناع اور فنکار ۔

Cinquecento : (n) [It.] سولھویں صدی ؛ فن کا وہ اسٹائل جو اطالیہ میں ۱۵۰۰ء کے بعد پیدا ھوا ۔

Cinquedea : (n) [It.] ایک بھاری چوڑے پھل والا خنجر ۔

Cinquefoil / Cinqfoil : (n) (۱) پنج پتیا ؛ پنج مرغول ؛ پنج برگا ۔ (۲) (نقابت) سپر کا نشان جو پانچ گول پتیوں کے نشان پر مشتمل ھوتا ھے ۔ (۳) حشیش الارض ۔

Cinquefoiled : (a) پنج مرغول والا ۔

Cinquespotted : (a) پانچ نشانوں والا ۔

Cinzano : (n) [After "cinzano", name of the manufacturers] ایک قسم کی اطالوی شراب ۔

Cion : (n) [Gr."kion"] (۱) حلق کا کوا ؛ لھات ؛ ملازہ ۔ (۲) نتھنوں کے بیچ کی غضروفی دیوار ۔

Cionotome : (n) حلق کے کوے میں نشتر لگانے کا آلہ ۔

Cionotomy : (n) حلق کے کوے میں نشتر لگانا ۔

Cipher / Cypher : (n) [Arab."sifr"] (۱) صفر ؛ بندی ؛ بندو ۔ (۲) جس شخص یا شئے کی کوئی اھمیت نہ ھو ؛ نکما ؛ نا کارہ ؛ نا چیز ؛ ھیچ ؛ کالعدم ؛ پوچ ؛ لچر ۔ (۳) عربی کا کوئی ھندسہ ۔ (٤) خفیہ تحریر ؛ مخفی تحریر لکھنے کا قاعدہ ؛ خفیہ تحریر کی کنجی ۔ (٥) ملا ھوا دستخط یا طغرا ۔ (٦) پردے کی خرابی کے باعث ھارمونیم وغیرہ کا ایک ھی سُر میں بجتے رھنا ۔

Cipher : (v) (۱) حساب کرنا ؛ سوال نکالنا ۔ (۲) حساب کے قاعدہ سے سوال نکالنا ؛ جوڑنا ؛ پھیلانا ؛ حساب لگانا ۔ (۳) خفیہ رسم خط میں لکھنا ۔ (٤) بغیر بجائے ھوئے بجنا ۔ (٥) ( جھازسازی ) کج ھونا ؛ کج کر دینا ؛ ڈھلوان بنانا ۔

Cipherable : (a) قابل حساب ۔

Cipherdom : (n) معدومیت ؛ معدوم ھونے کی حالت ؛ غیر اھم ھونے کی حالت ۔

Ciphered : (a) (۱) خفیہ طریقہ سے لکھا ھوا ۔ (۲) ڈھلوان بنا ھوا ۔

Cipherer : (n) حساب لگانے والا ؛ خفیہ لکھنے والا ؛ ڈھلوان بنانے والا ۔

Cipher /Cypher officer : (n) ( انتظامیہ ) خفیہ تحریر کا افسر ۔

Cipher procedure : (n) ( تاریخ ) ضابطہ رمز نویسی ۔

Cipolin : (n) [occas. (Cipollino) [It."cipolla"] ھلکے رنگ کے اطالوی سنگ مرمر کی ایک قسم جس میں ابرق ، کوارٹس وغیرہ کی پرتیں ھوں ۔

Cippus : (n) [L."cippus"] ( تعمیرات ) ایک چھوٹا ستون جس پر کتبے ہوں اور جو قدیم روم اور یونان میں قبروں پر بطور نشان کے لگایا جاتا تھا ؛ قبہ دار یادگار ۔

Circ : [var. of CIRQUE] Cirque کی متبادل شکل ۔

Circa : (prep. & adv.) [L.] قریب قریب ؛ تقریباً ۔

Circa : (n) حد ؛ حدود ۔

Circar : (n) [pers."sarkar"] سرکار ؛ ضلع ؛ صوبہ ۔

Circassian : (n) [f."circassia"] بٹے ہوئے تاگے کا ایک باریک کپڑا ۔

Circe : (n) [Gr."kirke"] (۱) جادوگرنی ؛ عیارہ ؛ ساحرہ ؛ مکارہ ؛ فریب دینے والی ۔ (۲) ایک سیارچہ ۔

Circean : (a) جادوگرنی کا ؛ ساحرہ کا ۔

Circensian : (a) [f. L."circensis"] قدیم رومی سرکس کا ۔

Circinal : (a) [f. L. "circinus"] مدور؛ گول ؛ مڑی ہوئی ؛ سرنوردہ (پتیوں والا) ۔

Circinate : (a) [pa. ppl.stem of L"circinare"] Circinal دیکھو

Circination : (n) [f. L."circinatio"] دور ؛ گردش ؛ قوس ۔

Circinus : (n) [L.] فلک جنوبی میں ستاروں کا ایک مجموعہ ؛ پرکار ؛ ابرہ الملاحین ؛ قطب نما ؛ حقۃ السفائن ' صورت فلکی پرکار ۔

Circle : (n) [L."circulus",dim. of "circus"] (۱) دائرہ ؛ گول گھیرا ؛ کنڈل ؛ گھیرا ؛ گھیر ؛ احاطہ ؛ حلقہ ؛ ہالا ؛ محیط ؛ مدار ؛ گول سطح مستوی ۔ (۲) انگوٹھی کا حلقہ ؛ تاج ؛ انگشتری ؛ تھیٹر میں نشستوں کا ایک حلقہ ۔ (۳) دور ؛ چکر ۔ (٤) مکمل ؛ سلسلہ ؛ کامل دور ؛ پورا چکّر ۔ (٥) وہ عمل اور رد عمل جو ایک دوسرے کو شدید کردیں ؛ تعامل دوری ۔ (٦) ہم مذاق لوگوں کا حلقہ ؛ انجمن ؛ سماج کا ایک حلقہ ؛ گٹ ۔ (۷)جماعت ؛ جرگہ ۔ (۸) احاطہ اثر ؛ احاطہ اقتدار ؛ حلقہ عمل ؛ حلقہ اثر ۔ (۹) ( آثارقدیمہ ) پتھروں کا ایک مدور سلسلہ ۔ (۱۰) ( فلکیات ) اجرام فلکی کے مشاہدہ کا ایک آلہ ۔ (۱۱) (منطق) منطقی چکر ۔ (۱۲) علاقائی تقسیم ۔

Antarctic circle : دائرہ جنوبی ۔

Arctic circle : دائرہ شمالی ۔

Asymptotic circle : (طبیعیات ) لا متقاربی دائرہ ؛ اسمٹوٹی دائرہ ۔

Auxiliary circle : (طبیعیات) امدادی دائرہ ۔

Azimuth circle : (ریاضی ) دائرۃ السمت ؛ (طبیعیات) افقی دائرہ ؛ دائرۃ السمت ۔

Declination circle : (ریاضی ) دائرہ میل ۔

Diurnal circle : دائرہ حرکت یومیہ ؛ دائرۃ النہار ؛ ( ریاضی ) دائرہ یومیہ ۔

Dress circle : (۱) کرسیوں کا حلقہ ' تھیٹر میں نشستوں کی پہلی قطار ۔ (۲) (آثارقدیمہ) سنگی حلقہ ؛ سنگی دائرہ ۔

Family circle : تھیٹر میں نشستوں کی دوسری قطار

Family of circles : (ریاضی ) دائروں کا خاندان ۔

Great circle : دائرہ عظیم ؛ (ریاضی ) بڑا دائرہ ؛ دائرہ ؛ دائرہ عظمی ۔

Horary circle : دوائرالساعات ۔

Imaginary circle : (ریاضی) خیالی دائرہ ۔

Orthogonal circle : (ریاضی) قائمی دائرہ ؛ (طبیعیات) عمودی دائرہ ؛ قائمی دائرہ ۔

Osculating circle : (ریاضی) لثمی دائرہ ۔

Point circle : (طبیعیات) نقطہ دائرہ ؛ صفر دائرہ ؛ دیکھو Zero circle

Polar circle : قطبی دائرہ ۔

Position circle : (ریاضی ) مقامی دائرہ ۔

Secondary circle : (طبیعیات ) ثانوی دائرہ ۔

Small circle : دائرہ صغیر ؛ (ریاضی) صغیر دائرہ ۔

System of circles : (ریاضی ) دائروں کا نظام ۔

To come full circle : پورا چکر لگانا ؛ گرد پھرنا ؛ طواف کرنا ؛ جہاں سے چلے تھے اسی مقام پر پہنچ جانا ۔

To square the circle : ناممکنات کی کوشش کرنا ؛ محالات کے پیچھے پڑنا ؛ دائرہ کا ہم رقبہ مربع دریافت کرنا ۔

Transit circke : (ریاضی) عبوری دائرہ ۔

Unit circle : (ریاضی) اکائی دائرہ ۔

Upper circle : دیکھو Family circle

Vertical circle : (ریاضی) دائرہ عمودی ۔

Vicious circle : استدلال دوری ؛ برائی کا چکر ۔

Zero circle : (ریاضی) صفری دائرہ ۔

Zodiacal circle : (ریاضی) برجی دائرہ ۔

Circle : (v) گھیرنا ؛ احاطہ کرنا ؛ حلقہ میں لینا ؛ محیط ہونا ؛ گھیر لینا ۔(۲) دور چلنا ؛ گردش میں آنا ( شراب وغیرہ کا ) ؛ گرد پھرنا ؛ گھومنا ۔ (۳) ( فوجی) چکر کاٹ کر حملہ آور ہونا ؛ گھوم کر آپڑنا ۔

Circle-Director : (n) ناظم دائرہ ؛ ھادی دائرہ ۔

Circle of altitude : دائرہ ارتفاع ۔

Circle of convergance : (طبیعیات) دائرہ تقارب ؛ دائرہ مرکوزیت ۔

Circle of curvature : دائرہ انحنا ؛ (طبیعیات) دائرہ خمی ۔

Circle of declination : دائرۃ المیل ۔

Circle of friction : (طبیعیات) دائرہ رگڑ ۔

Circle of illumination : (طبیعات) دائرہ روشنی ۔

Circle of issue : (تجارت) دائرہ اجرا سرکار ۔

Circle of latite : دائرۃ العرض ۔

Circle of least confusion : (طبیعیات) کمترین خلل کا دائرہ ۔

Circle of longitude : دائرۃ الطول ۔

Circle of perpetual apparition : دائرہ ظہور دائم ۔

Circle of perpetual occultation : دائرہ اختفاء دائم ۔

Circle of position : دائرۃ الوضع ۔

Circle of similitude : (طبیعیات) مشابہت کا دائرہ ۔

Circle-wise : (adv) دائرہ کےطورپر؛ بشکل دائرہ ؛ حلقہ وار ۔

Circler : (n) گھیرنے والا ؛ احاطہ کرنے والا ؛ چکر کاٹنے والا ؛ دائرہ میں گھومنے والا ؛ ایک ھی موضوع پر مسلسل نظموں کا کوئی شاعر ؛ داستان گو ۔

Circlet : (n) (۱) چھوٹا دائرہ ؛ چھوٹا حلقہ ؛ چھوٹا چکر ۔ (۲) پیٹی ؛ کمر بند ؛ پٹکا ؛ مرصع جو سر وغیرہ میں باندھتے ھیں ؛ طلائی یا جواھر دار انگشتری ۔

Circocele : [Var. of CIRSOCELE] ( مرض ) سیاہ رگ منویہ کابڑھ جانا ؛ بیضے کی سیاہ رگ کی سوجن یا ورم ۔

Circled : (a) مدور ؛ دائرہ دار ؛ گول ۔

Circuit : (n) [Pa. ppl. stem of L."circuir"] : (۱) گھیرا ؛ چکر ؛ گردہ ؛ حلقہ ؛ محیط ؛ گھوم گھماؤ ۔(۲) چکر کے اندر کا رقبہ ۔(۳) دورہ ؛ گشت ؛ گردش ۔ (٤) دورہ گاہ ؛ علاقہ دورہ ؛ گردش گاہ ۔ (٥) کسی بیرسٹر کا حلقہ ۔ (٦) عیسائیوں کےایک فرقے کا مذھبی ضلع ۔ (۷) برقی رو کا راستہ ؛ برقی دورہ ؛ مقناطیسی لہر کا حلقہ ۔(۸) سفری جج یا مبلغ کا راستہ ۔ (۹) عدالتی علاقہ جو قانوناً قائم کیا گیا ھو ؛ وہ جج یا قانون داں جو اس حلقہ میں کام کرتے ھیں ۔(۱۰) کانفرنس ؛ انجمن ؛ لیگ ۔ (۱۱) متحرک تصاویر کے تھیٹروں کی جماعت ۔ (۱۲) الکٹرونیکی عناصر کا اجتماع ؛ دو مقامات کے درمیان دو طرفہ مواصلات ۔ (۱۳) ایک میکانکی نظام ۔ (١٤) ( قانون ) ھیر پھیر ؛ وہ کار روائی جس میں ھیر پھیر ھو ۔(۱۵) (مرضیات) مرض کی میعاد ۔

Acceptor circuit : (طبیعیات) گزار سرکٹ ۔

Anode circuit : (طبیعیات) انوڈی سرکٹ ۔

Anticoincidence circuit : (طبیعیات) خلاف میل سرکٹ ۔

Branch circuit : (طبیعیات) شاخ سرکٹ ۔

Closed circuit : (طبیعیات) بند سرکٹ ؛ بند دور ۔

Composite circuit : (طبیعیات) مخلوط سرکٹ ۔

Constant circuit : (طبیعیات) مستقل یاغیر مذبذب ۔

Coupled circuit : (طبیعیات) جگ بند سرکٹ ۔

Divided circuit : (طبیعیات) تقسیم شدہ سرکٹ ؛ منقسم سرکٹ ۔

Internal circuit : (طبیعیات) داخلی سرکٹ ۔

Open circuit : (طبیعیات) کھلا سرکٹ ۔

Oscillating citrcuit : (طبیعیات) ڈولن سرکٹ ۔

Plate circuit : (طبیعیات) پلیٹ سرکٹ ؛ تختی سرکٹ ۔

Quenching circuit : (طبیعیات) زائلی سرکٹ ۔

Rejector circuit : (طبیعیات) ناگزار سرکٹ ۔

Short circuit : مقصر دور ؛ ناقص دور ( برقی تار کے ناقص غیر موصل ہونے کی وجہ سے) ؛ برقی دور کا چھوٹا ہو جانا ۔

Sweep circuit : (طبیعیات) سویپ سرکٹ ۔

Tank circuit : (طبیعیات) ٹینک سرکٹ ۔

To make a circuit : گھوم کر جانا ؛ ایک دور بنانا ۔

Tuned circuit : (طبیعیات) ہمسُر سرکٹ ۔

Untuned circuit : (طبیعیات) بے سرا سرکٹ ۔

Voltage circuit : (طبیعیات) وولٹیج سرکٹ ۔

Circuit : (v) دائرہ میں گھومنا ؛ چکر لگانا ؛ دائرہ میں حرکت کرنا ۔

Circuit-breaker : (n) وہ آلہ جو مقررہ وقفوں پر برقی رو کو روک دیتا ہے ۔

Circuit-court : (n) دورہ والی کچہری ؛ وہ کچہری جو دو یا زیادہ مقامات پر ایک ہی عدالتی علاقہ میں قائم کی جائے ۔

Circuit element : (n) (طبیعیات) سرکٹ عنصر ۔

Circuit house : (n) ( انتظامیہ ) سرکٹ ہاؤس ؛ سرکاری مہمان خانہ ۔

Circuiteer : (n) (Also circuiter) (۱) سفری جج یا بیرسٹر ۔ (۲) دورہ لگانے والا ۔

Circuition : (n) [f. CIRCUIT] (۱) چکر لگانا ۔ (۲) ( مجازاً ) طول کلامی ۔

Circuitor : (n) [ L.] دورہ لگانے والا ۔

Circuitous : (a) [med. L."circuitosus"] گھیردار ؛ چکر دار ؛ پھیر کا ؛ دوری ؛ دورہ دار ؛ مدور ؛ بالواسطہ ؛ ہیر پھیر ۔

Circuitously : (adv) پھیر سے ؛ چکرسے ؛ دور در دور ۔

Circuitousness : (n) گھیر ؛ چکر ؛ گردش ؛ دور ۔

Circuitry : (n) برقی دور کا تفصیلی نقشہ ۔

Circuittuned : ہم سر سرکٹ ۔

Circuity : (n) [OFr."circuite"] گھیر ؛ چکر ؛ دورہ ؛ دور ۔

Circuity of action : ( قانون ) غیر ضروری طول عمل ۔

Circulable : (a) [f. CIRCULATE] مشتہر کرنے کے لائق ؛ گشت کرنے کے لائق ؛ قابل اشتہار ؛ قابل گردش ۔

Circular : (a) [OFr."circulier"] (۱) گول ؛ مدور ؛ چکردار ؛ دائرہ میں حرکت کرنے والی ؛ دور حرکی ؛ گشتی ؛ دوری ؛ دورانی ؛ بالواسطہ ۔ (۲) استدلال دوری سے متعلق ( منطق میں ) ۔ (۳) دائرہ کی طرح ؛ دائرہ کی شکل کا ؛ دائرہ جیسا ؛ دائرہ نما ۔ (٤) ( ریاضی و طبیعیات ) دائری ؛ دوری ۔

Cicular : (n) گروہ یا مجلس کے نام خط ؛ اشتہار، حکم یا اعلان ؛ گشتی ۔

Circular aperture : (n) ( طبیعیات ) دائری روزن ۔

Circular asymptote : (n) ( طبیعیات ) دائری اسمتوٹ ۔

Circular cella : (n) ( تاریخ ) گول گوبھہ ۔

Circular combination : (n) (تجارت ) مدور اتحاد ۔

**Circular cone : (n)** (طبیعیات و ریاضی ) دائری مخروط ۔

**Circular cylinder : (n)** (ریاضی ) دائری اسطوانہ ۔

**Circular dichromic : (n)** (طبیعیات) دائری دو رنگی ۔

**Circular dichromism : (n)** (طبیعیات) دائری دو رنگینی ۔

**Circular flow : (n)** (تجارت) مدور بہاؤ ۔

**Circular frequency : (n)** (طبیعیات) دائری آورتی ؛ دائری تعدد ۔

**Circular fringe : (n)** (طبیعیات) دائری فرنج ۔

**Circular function :** (طبیعیات) دائری تفاعل ۔

**Circular graph : (n)** (طبیعیات ) دائری گراف ؛ دائری ترسیم ۔

**Circular helix : (n)** (طبیعیات) دائری مرغولہ ۔

**Circular hut : (n)** ( تاریخ ) گول جھونپڑی ۔

**Circular instrument : (n)** زاویہ پیما ؛ زاویہ سنج ۔

**Circular integration : (n)** ( تجارت ) مدور یکجہتی ۔

**Circular jet : (n)** (طبیعیات) دائری جیٹ ۔

**Circular letter : (n)** گشتی چٹھی ؛ گشتی ؛ اعلان ؛ اشتہار ۔

**Circular letter of credit :** وہ خط جو مہاجن یا ساھوکار اپنے مسافر گاھک کو دے جس سے اس کو دوسرے مقامات پر بھی روپیہ مل سکے؛ گشتی ھنڈی ؛ (تجارت) گشتی نوٹ ۔

**Circular line : (n)** دائری خط ؛ ایسا خط مستقیم جو کسی دائرے کی قوس سے تقسیم کیا گیا ھو ؛ (طبیعیات ) دائری خط ؛ دائری لکیر ۔

**Circularly polarized : (a)** (طبیعیات) دائری تقطیب شدہ ؛ ( کیمیا ) دائرہ میں مقطوب ۔

**Circular measure : (n)** (طبیعیات) دائری ناپ ۔

**Circular motion : (n)** (طبیعیات) دائری حرکت ۔

**Circular note : (n)** دیکھو Circular letter of credit

**Circular number : (n)** ایسا عدد جس کی قوت کا آخری ھندسہ وھی ھے جو عدد کا ھے ۔

**Circular pendulam : (n)** ( طبیعیات و ریاضی ) دائری رقاص ؛ دائری پنڈولم ۔

**Circular point at infinity :** (ریاضی ) لامتناھی پردائری خطے ۔

**Circular points : (n)** لا متناھی پر دو قیاسی نقطے جن سے ھو کر تمام دائرے گزرتے ھیں ۔

**Circular polarization : (n)** (طبیعیات) دائروی تقطیب ۔

**Circular reaction : (n)** (سماجیات) تدویری رد عمل ۔

**Circular sailing : (n)** ( جھاز رانی ) دائرہ عظیم کی قوس پر جھاز رانی ۔

**Circular saw : (n)** گول زرّہ ۔

**Circular test : (n)** ( ریاضی ) دائری جانچ ۔

**Circular ticket : (n)** گول دورہ کا ٹکٹ ۔

**Circular tour : (n)** ایسا دورہ کہ جہاں سے شروع ھو وھیں پر ختم بھی ھو ؛ گول دورہ ۔

**Circular triads : (n)** ( شماریات ) دائری سلسلہ ۔

**Circularism : (n)** یہ نظریہ کہ خلا دائرہ نما ھے ۔

**Circularity : (n)** [med. L."circularitas"] گولائی ؛ تدویر ؛ دور ؛ چکر ۔

**Vertical circularity :** (سماجیات) عمودی تدویر ۔

**Circularize : (v)** (۱) گشتی اعلانات جاری کرنا ؛ گشتی اشتہار کرنا ۔ (۲) دائرہ بنانا ۔

**Circularly : (adv)** چکر سے ؛ گردش سے ؛ دوراً ؛ مدورانہ ۔

**Circularness : (n)** گولائی ؛ تدویر ؛ دور ؛ چکر ۔

**Circulate : (v)** [L."circulare/-ari"] گردش کرنا ؛ دورہ کرنا ؛ جاری ھونا ؛ مشتہر ھونا ؛ رواں کرنا ؛ مشتہر کرنا ؛ چلنا ؛ رواج پانا ؛ مروج ھونا ؛ چکر کرنا ؛ گھومنا ؛ دوران کرنا ۔ (۲) دست بدست گھومنا ؛ ھاتھوں ھاتھ پھرنا ؛ پڑھنے والوں کے ھاتھ تک پہنچنا ۔ (۳) رواج دینا ؛ مروج کرنا ؛ رائج کرنا ؛ عام کرنا ۔ (٤) (ریاضی) (عشاریہ کسر کے متعلق) کئی شکلوں میں بار بار دور کرنا ۔

**Circulating asset : (n)** (تجارت) گشتی اثاثہ ؛ دائر اثاثہ ۔

**Circulating capital : (n)** (تجارت) دائر اصل ؛ دائر سرمایہ ۔

**Circulating capital goods : (n)** (تجارت) دائر اشیائے اصل ۔

**Circulating library : (n)** گشتی کتب خانہ ۔

**Circulating medium : (n)** روپیہ ؛ زر ؛ سکہ چلنی ؛ سکہ رائج ؛ سکہ متداولہ ؛ (تجارت) دائر ذرائع ۔

**Circulation : (n) [L."circulatio"]** (۱) دوران خون ۔ (۲) گردش ؛ دور ؛ چکر ؛ گھماؤ ؛ گشت ۔ (۳) تقسیم ؛ ترسیل ؛ مشتہر ہونا ؛ نشر و اشاعت (خبروں، کتابوں وغیرہ کی) ۔ (٤) اشاعت (اخبار، کتابوں کے لئے) ؛ بکری ۔ (٥) زر ؛ سکہ وغیرہ کی گردش ۔ (٦) کتب خانوں کو کتابیں ، جریدے وغیرہ عاریتاً دینا ۔ (۷) (کسی عمارت کے اندر) مواصلاتی ذرائع ۔ (۸) آزاد ؛ سرگرم سماجی زندگی ۔

**Circulation of blood :** (حیوانیات) دوران خون ۔

**Circulation of currency :** (تجارت) زر گردش ۔

**Circulation of elites :** (سماجیات) گردش خواص ۔

**Circulative : (a)** گردش دینے والا ؛ مائل بہ گردش ؛ معین گردش ۔

**Circulator : (n)** (۱) گردش دینے والا ؛ گردش کرنےوالا ؛ مشتہر ؛ رواج دینے والا ؛ رواج دہندہ یا شائع کنندہ ؛ بدنامی پھیلانے والا ؛ بدنام کرنے والا ؛ بہتان دھرنے والا ۔ (۲) دائری عشاریہ ۔

**Circulatory : (a)** (۱) گردش کے متعلق ؛ دوران خون سے متعلق ۔ (۲) (نباتیات) عرق سے متعلق ۔

**Circulatory system : (n)** نظام دوران خون ۔

**Circulus : (n) [L.]** (۱) جراحی کے مختلف آلات کا نام ۔ (۲) شیشے کے گول حصوں کو کاٹنے کا اوزار ۔ (۳) شیشے کے ظروف کی گردنوں کو کاٹنے کا اوزار ۔ (٤) فلس ماہی کا حلقہ ۔

**Circum-: (adv. & prep.) [L.]** واصلہ بمعنی "دور" ، "حلقہ" ۔

**Circum adjacent : (a)** متصل ؛ پیوستہ ؛ بلا فاصلہ ۔

**Circum-oesophageal connective : (n)** ( حیوانیات ) گرد زیوی ربط ۔

**Circumambages : (n)** طول کلامی ؛ گول مول بات ۔

**Circumambience : (n)** گھیر ؛ احاطہ ؛ دور ؛ چکر ۔

**Circumambiency : (n)** دیکھو Circumambience

**Circumambient : (a)** گھیرے ہونے ؛ احاطہ کرنے والا ؛ محیط ؛ گردا گرد ۔

**Circumambulate : (v)** (۱) گرد پھرنا ؛ گرد پھرانا ؛ طواف کرنا ؛ چکر دینا ؛ چکر کھانا ۔ (۲) ادھر ادھر پھرنا ؛ آوارہ پھرنا ، مارا مارا پھرنا ۔ (۳) ہیر پھیر کی باتیں کرنا ۔

**Circumambulation : (n)** (۱) چکر ؛ گردش ؛ طواف ۔ (۲) چکر ؛ آوارگی ؛ ہیر پھیر کی باتیں ۔

**Circumambulator : (n)** گردش کرنے والا ؛ چکر لگانے والا ؛ طواف کرنے والا ؛ ہیر پھیر کی باتیں کرنے والا ۔

**Circumambulatory : (a)** چکر کا ؛ دور کا ؛ دوری ؛ طوفی ۔

**Circumambulatory path : (n)** (تاریخ) طواف کا راستہ ؛ مطاف ۔

**Circumbendibus : (n)** ہیر پھیر کا طریقہ ؛ پیچیدہ طریقہ ؛ ہیر پھیر کی بات ؛ طول کلام ؛ اطناب کلام ۔

**Circumcellion : (n) [f. L."circum+cella"]** (۱) راہب در بدر ؛ کشیش آوارہ ۔ (۲) شمالی افریقہ کا ڈونا ٹسٹ (Donatist) فرقہ ۔

**Circumcentre : (n)** (ریاضی ) محیطی مرکز ؛ (طبیعیات ) حائطہ مرکز ۔

**Circumcircle : (n)** (ریاضی ) محیطی دائرہ ؛ (طبیعیات) حائطی دائرہ ؛ محیطی دائرہ ۔

**Circumcise : (v) [OFr."circonciser"]** (۱) ختنہ کرنا ؛ سنت کرنا ؛ مسلمانی کرنا ۔ (۲) تزکیہ کرنا ؛ روحانی تزکیہ حاصل کرنا ۔

**Circumcised : (a)** مختون ؛ ختنہ کیا ہوا ۔

**Circumciser : (n)** ختنہ کرنے والا ۔

**Circumcision : (n) [L."circumcisio"]** (۱) ختنہ ؛ مسلمانی ؛ سنت ۔ (۲) تزکیہ روحانی ۔ (۳) یہودی ؛ بنی اسرائیل ۔ (۳) ( کلیسا ) عید ختنہ مسیح ؛ یکم جنوری جبکہ حضرت عیسیٰ کا ختنہ ہوا تھا ۔

Circumclude : (v) [L. "circum+cludere"] ہر طرف سے بند کر دینا ؛ مسدود کردینا ؛ حبس کر دینا ۔

Circumclusion : (n) مکمل مسدودیت ؛ حبس مکمل ۔

Circumdenundation : (n) کسی چیز کے گرد یا چاروں طرف کٹاؤ ۔

Circumduce : (v) [L."circum+ducere"] عدالتی فیصلے سے کسی چیز کی حد مقرر کرنا یا کسی چیز کو ختم کر دینا ۔

Circumduct : (v) [Pa. ppl. stem of L."circumducere"] (۱) دور کرنا ؛ چکر لگانا ۔ (۲) (قانون) ختم کرنا ؛ محدود کرنا ؛ رد کرنا ۔

Circumduction : (n) [L."circumductio"] (۱) ایک محور کے گرد مخروطی حرکت ۔ (۲) چکر ۔ (۳) رد ؛ ابطال ؛ فسخ ؛ تحدید ۔

Circumference : (n) [L."circumferentia"] (۱) دور ؛ گرد ؛ گھیر ؛ گھیرا ۔ (۲) محیط ؛ محیط دائرہ ۔ (۳) حدود ۔

Circumferential : (a) محیطی ؛ محیط سے متعلق ؛ بیرونی حد سے متعلق ۔

Circumferentially : (adv) مدورانہ ؛ محیطی طور پر ۔

Circumferentor : (n) (۱) پیمائش کا آلہ ۔ (۲) کسی پہیے کے گھیر کو ناپنے کا آلہ ؛ ٹائر کے گھیر کو ناپنے کا ایک درجہ بند آلہ ۔

Circumflect : (v) [L."circumflectere"] (۱) تلفظ کے علامتی نشانات لگانا ۔ (۲) گول موڑنا ؛ جھکانا یا خمیدہ کرنا ۔

Circumflex : (n&a) [L"circumflexus"] (۱) شوشہ ؛ حد؛ نشان ؛ اعراب ؛ یونانی زبان میں وہ علامتیں جو تلفظ میں صعود اور نزول کی نشاندھی کرتی ہیں ۔ (۲) ( تشریح ) خمیدہ ۔ (۳) خمیدہ ؛ جھکا ہوا ؛ دائرہ وارخمیدہ ۔

Circumflex : (n) خط منحنی ؛ (قواعد) ایک خمیدہ علامت ۔

Circumflex : (v) (۱) تلفظ کا علامتی نشان لگانا یا اس کے مطابق تلفظ ادا کرنا ۔ (۲) جھکانا یا جھکنا ؛ گول لپیٹنا ۔

Circumflex accent : (n) ( لسانیات ) نشان لہجہ ۔

Circumflex artery : (n) خمیدہ شریان ؛ خمیدہ پٹھے یا عضلات ۔

Circumflexion /-flection : (n) (۱) تلفظ کا علامتی نشان لگانے یا اس کے مطابق تلفظ کرنے کا عمل ۔ (۲) جھکاؤ ؛ خم ؛ خمیدگی ؛ لپیٹ یا لپیٹنے کا عمل ۔

Circumfluence : (n) گرد بہاؤ ؛ چوطرفی روانی یا جریان ۔

Circumfluent : (a) [pres. ppl. stem of L."circumfluere] گرد بہنے والا ؛ چاروں طرف جاری ۔

Circumfluous : (a) [f. L."circumfluus"] (۱) رواں ؛ جاری ۔ (۲) پانی سے گھرا ہوا ۔

Circumforaneous : (a) [f. L."circumforaneus"] آوارہ ؛ بازار بازار گھومنے والا ؛ در بدر ۔

Circumfuse : (v) [pa. ppl. stem of L."circumfundere"] (۱) چاروں طرف ڈالنا ؛ سب طرف پھیلانا ۔ (۲) بھگونا ؛ گھیرنا؛ احاطہ کرنا ؛ غسل دینا ۔

Circumfusion : (n) (۱) چاروں طرف پھیلاؤ یا بہاؤ ۔ (۲) غسل ۔

Circumgyrate : (v) [f. CIRCUM+GYRATE] گھومنا ؛ چکر کاٹنا ؛ گرد سفر کرنا ؛ گرد پھرنا ؛ طواف کرنا ۔

Circumgyration : (n) طواف ؛ گردش ؛ گھوم ؛ دور ؛ چکر ۔

Circumgyratory : (a) گردشی ؛ طوافی ؛ گرد پھرنے سے متعلق ؛ دوری ۔

Circumincession : (n) [med. L."circumincessio"] ( الٰہیات ) یہ عقیدہ کہ تثلیث کا ہر ایک خدا ایک دوسرے میں موجود ھے ۔

Circuminteric : (a) ( حیوانیات ) گرد روندگی ۔

Circumjacence : (n) [f. CIRCUMJACENT] ہر طرف سے گھراھوا ہونے کی حالت ۔

Circumjacency : (a) ہر طرف سے احاطہ ؛ ( جمع میں ) ہر طرف سے احاطہ کیا ہوا حصہ ۔

Circumjacent : (a) [pres. ppl. stem of L."circumjacent"] (۱) چو طرفہ ؛ چاروں طرف کا ؛ چوطرفی ؛ نواحی ۔ (۲) احاطہ کرنے والا ۔

**Circumjovial** : (a) [mod. L."circumjovialis"] مشتری کے گرد چکر لگانے والا ۔

**Circumlittoral** : (a) [f. CIRCUM+LITTORAL] ساحل سے متصل ۔

**Circumlocution** : (n) [L."circumlocution"] (۱) زیادہ گوئی ؛ بسیار گوئی ؛ طول کلامی ۔(۲) ٹالنے والی بات ؛ جو بات ٹالنے کی غرض سے کی جائے ؛ اڑن گھائیاں ۔(۳) ہیر پھیر کی بات ؛ پیچیدہ گفتگو ؛ ( لسانیات ) گول مول بیان ۔

**Circumlocution office** : (n) سرکاری کام، دفتر جہاں کام بہت دیر میں ہو اور سستی سے ہو ۔

**Circumlocutional /-ary / -ory** : (a) زیادہ گوئی کے متعلق ؛ ہیر پھیر کی باتوں کا ؛ چکر دار ؛ پھیرکا ؛ پیچیدہ یا اطناب ؛ طولانی ۔

**Circumlocutionist** : (n) بسیارگو ؛ زیادہ گو ؛ ہیر پھیر کی باتیں کرنے والا ؛ بت بنا ؛ باتونی ۔

**Circummeridian** : (a) (فلکیات ) سمت الراس کے قریب ؛ سمت الراسی ۔

**Circummeter** : (n) محیط کو ناپنے کا آلہ ؛ محیط پیما ؛ محیط سنج ۔

**Circummure** : (v) [f. CIRCUM+MURE] دیوار کھینچ کر محصور کرنا ۔

**Circumnavigable** : (a) [See next] دنیا کے گرد جہاز رانی کےقابل ۔

**Circumnavigate** : (v) [L."circumnavigare"] دنیا کےگرد جہاز میں سفر کرنا ۔

**Circumnavigation** : (n) دنیا کے گرد جہاز رانی ۔

**Circumnavigator** : (n) دنیا کے گرد جہاز رانی کرنے والا ۔

**Circumnavigatory** : (a) دنیا کے گرد جہاز رانی سے متعلق ۔

**Circumnutate** : (v) [f. CIRCUM+NUTATE ] (نباتیات) یکے بعد دیگرے ہر سمت مڑ جانا ۔

**Circumnutation** : (n) (نباتیات ) گرد نموئی ۔

**Circumnutatory** : (a) گرد نموئی سے متعلق ؛ گرد نمو ۔

**Circumoral** : (a) [f. CIRCUM+ORAL] منہ کے ارد گرد کا ؛ منہ کے قریب کا ؛ حوالی فم کا ؛ گرد فمی ؛ (حیوانیات) گرد دہنی ۔

**Circumpolar** : (a) [f.CIRCUM+POLAR] (۱) (فلکیات ) قطب کے نزدیك ؛ قطب کے قریب یا آس پاس ؛ گرد قطب ۔(۲) ( ارضیات ) گرد قطبین ۔

**Circumpolar motion** : (n) گرد قطبی حرکت ۔

**Circumpolar star** : (n) گرد قطبی تارا ۔

**Circumpose** : (v) [repr. L."circomponere"] ارد گرد رکھنا ؛ گملے میں پودا لگانا ۔

**Circumposition** : (n) جاگزینی ۔

**Circumquaque** : (n) [L.] دیکھو Circumbendibus

**Circumrotation** : (n) [perh. f. L."circumrotatio"] گردش ؛ گردش محوری۔

**Circumrotatory** : (a) گردشی ۔

**Circumsciss** : (a) [L. pa. ppl. of "circumcindere"] ( نباتیات ) مقطوع افقی کرنے والا ؛ بطریق افقی قطع کرنے والا ۔

**Circumscissile** : (a) [f. as prec.] مقطوع افقی ۔

**Circumscribable** : (a) [See next] قابل حد بندی ؛ محدود کئے جانے کے لائق ؛ احاطہ بندی کے لائق ۔

**Circumscribe** : (v) [L."circumscribere"] (۱) گھیرنا ؛ حد باندھنا ؛ احاطہ بندی کرنا ؛ محدود کرنا ۔ (۲) ( ہندسہ ) ایك شکل کے گرد دوسری شکل بنانا ؛ کسی شکل کے گرد خط کھینچنا ۔(۳) منطقی اصول کے لحاظ سے تعریف کرنا ؛ تحدید کرنا ؛ حد بیان کرنا ۔ (٤) حدود مقرر کرنا ؛ محدود کرنا ؛ بند کرنا ۔

**Circumscribed** : (a) (طبیعیات ) احاطہ شدہ ؛ ( ریاضی ) محیط ۔

**Circumscriber** : (n) گھیرنے والا ؛ خصوصاً دائرہ میں دستخط کرنے والا ؛ ایك شکل کے گرد دوسری شکل بنانے والا ؛ تعریف کرنے والا ۔

**Circumscribing circle** : (n) (ریاضی ) محیطی دائرہ ۔

**Circumscribing triangle** : (n) (ریاضی ) محیطی مثلث ۔

Circumscription : (n) [L. pa. ppl. stem of "circumscribere"] (۱) حدبندی ؛ گھیر ؛ حد ؛ احاطہ ؛ تحدید ۔ (۲) محدود رقبہ ؛ محدود احاطہ ؛ حدود ؛ محدودیت ۔ (۳) تعریف ۔ (٤) ایک شکل کے گرد دوسری شکل بنانا ۔ (٥) سکے کے ارد گرد نقش کاری ۔

Circumscriptive : (a) کسی فضا میں محدود ؛ کسی معین جگہ میں محصور ۔

Circumsolar : (a) [f. CIRCUM+SOLAR] سورج کے گرد گھومنے والا ؛ افتاب گرد ؛ سورج کے قریب کا ۔

Circumspect : (a) [L."circumspectus"] بیدار ؛ ھوشیار ؛ چوکنا ؛ محتاط ؛ چوکس ؛ مآل اندیش ؛ با تدبیر ۔

Circumspection : (n) ھوشیاری ؛ احتیاط ؛ چوکسی ؛ خبر داری ؛ مآل اندیشی ؛ حالات یا واقعات کا چوکس اور محتاط مشاھدہ ۔

Circumspective : (a) دیکھو Circumspect

Circumspectively / Circumspectly : (adv) ھوشیاری سے ؛ احتیاط سے ؛ ھوشیارانہ ؛ چوکسی سے ۔

Circumspectness : (n) دیکھو Circumspection

Circumstance : (n) [L."circumstantia"] (۱) ( جمع ) حالت ؛ صورت حال ؛ واقعات ؛ قرائن ؛ مقتضیات ۔ (۲) کسی فعل کا ماحول ؛ حالات جن میں کوئی فعل انجام پائے ۔ (۳) حال ؛ گت ؛ حقیقت حال ؛ حالت ؛ شرائط ؛ کیفیات ۔ (٤) واقعہ ؛ وقوعہ ؛ ضمنی واقعہ یا جزوی روداد ؛ اتفاق؛ موجبات ۔ (٥) ( واحد ) تفصیل ؛ شرح ؛ تکلف ؛ اھتمام ۔

Aggravating circumstances : کیفیات مشددہ ۔

In bad/ reduced/ straightened circumstances : تنگ حال ؛ برے حالوں ؛ شکستہ حال ؛ تنگ دست ؛ تکلیف میں ۔

In / under the circumstances : ان حالات میں ؛ ان حالات کی بناء پر ؛ دریں صورت ؛ دریں حال ۔

Not a circumstance to : نسبتاً ؛ غیر اھم ھونا ۔

Pomp and circumstances : شان و شوکت ؛ کرّوفر ؛ سازو سامان ۔

Under no circumstances : کسی حال میں نہیں ؛ کسی صورت میں نہیں ۔

Without circumstances : بغیر کسی اھتمام کے ؛ سیدھا سادہ ؛ سادگی سے ۔

Circumstance : (v) کسی خاص حالت میں ھونا ۔

Circumstanced : (a) کسی خاص حالت یا صورت میں ۔

Circumstantial : (a) (۱) مبنی بر قرائن ؛ مبنی بر جزئیات ۔ (۲) اتفاقی ؛ ضمنی ؛ اچانک ؛ تفصیلی ؛ تفصیل وار ؛ بالشرح ؛ مشرح ؛ بالتفصیل ؛ مفصل ۔

Circumstantial evidence : (n) ثبوت قرائن ؛ براھین قرائینی ؛ قرائینی شھادت ۔

Circumstantial story : (n) مفصل قصہ ؛ طویل داستان ۔

Circumstantiality : (n) (۱) اتفاق ۔ (۲) تفصیل ؛ شرح و بسط ۔

Circumstantially : (adv) (۱) اتفاق سے ؛ اچانک طور پر ؛ اتفاقیہ طور پر ۔ (۲) تفصیلاً ؛ جزوی طور پر ؛ براھین و قرائن سے ۔

Circumstantiate : (v) [f.CIRCUMSTANCE+ATE] قرائن و براھین پیش کرنا ؛ کسی واقعہ کی جزئیات کو تفصیل سے پیش کرنا ۔

Circumstantiation : (n) ثبوت ؛ براھین ۔

Circumstantiator : (n) ثبوت پیش کرنے والا ؛ تفصیل پیش کرنے والا ۔

Circumundulate : (v) [f.CIRCUM+UNDULATE] موج وار گردش کرنا ؛ لہروں کی شکل میں چاروں طرف بہنا ۔

Circumundulation : (n) موجوار گردش ؛ لہردار مدور بہاؤ ۔

Circumvallate : (a) [L."circumvallatus"] قلعہ بند ؛ محاصرہ شدہ ؛ محصور ۔

Circumvallate : (v) قلعہ بندی کرنا ؛ محصور کرنا ؛ گردا گرد دمدمہ وغیرہ بنانا ؛ حصار بنانا ؛ گھیرنا ؛ فصیل یا خندق سے گھیرنا ۔

Circumvallation : (n) [L."circumvallatio"] مورچہ بندی : قلعہ بندی : حصار : احاطہ : فصیل : شہر پناہ : چہار دیواری : گھیرا ۔

Circumvene : (v) (۱) پھانسنا: دام میں لانا: پھندے میں لانا: فریب دینا: جل دینا: دھوکا دینا: جھانسا دینا: چھل کرنا ۔ (۲) حیلہ یا فریب سے کام نکالنا ۔ (۳) احاطہ کرنا: محاصرہ کرنا: تسخیر کرنا: گھیر کر فرار کی راہ بند کرنا ۔ (٤) گھوم کر جانا: طواف کرنا ۔

Circumvent : (v)[pa. ppl.stem of L."circumvenire"] دیکھو Circumvene

Circumvention : (n) [L."circumventio"] (۱) دام : پھندا : چال ۔ (۲) دھوکا : فریب : چھل : دغا : جھانسا : ایچ پیچ : توڑ جوڑ : جل ۔ (۲) دھوکا فریب سے بچ نکلنا ۔

Circumventor /-er : (n) (۱) جھانسا دینے والا : جل دینے والا : دھوکا فریب سے بچ نکلنے والا ۔ (۲) دیکھو Circumferentor

Circumvolant : (a) [pres. ppl. stem of L."circumvolare"] ادھر اُدھر پرواز کرنے والا : اطراف میں پرواز کرنے والا : دور لگانے والا ۔

Circumvolation : (n) ادھر ادھر پرواز : اطرف میں پرواز ۔

Circumvolute : (v) [pa. ppl. stem of L."circumvolvere"] گول کر کے لپیٹنا : مرکز یا محور کی چاروں طرف گھومنا : چکر دینا : لپیٹنا : تہ کرنا ۔

Circumvolution : (n) (۱) چکر : گھیرا : دور : گردش : موڑ : تہ ۔ (۲) کنڈلی ۔ (۳) دور : زمانہ : عہد ۔ (٤) سانپ کی سی چال : لہریا چال ۔

Circus : (n) [L."circus"] (۱) گول یا بیضوی اکھاڑا : دنگل : دوڑ : چوگان : تماشہ گاہ : جولان گاہ : مقابلہ کی جگہ : ورزشی نمائش ۔ (۲) چوک : چوراھا ۔ (۳) سرکس ۔ (٤) مکانوں کا دائرہ نما سلسلہ ۔ (٥) ایک مدور اکھاڑا جس کی چاروں طرف نشستوں کی قطاریں ہوں اور جہاں گھوڑوں کے کرتب ، ورزش اور دوسرے کھیل تماشوں کی نمائش ہو ' کھیل تماشا کرنے والوں اور ان کے ساز و سامان کا دستہ ۔ (٦) چاروں طرف سے گھرا ہوا ایک مدور میدان یا نشیبی زمین ۔ (۷) ( عامیانہ ) مخصوص دلچسپ اور جالب توجہ تفریح ۔

Circus : (n) [Gr."kirkos"] باز کی ایک قسم ۔

Circusy : (a) سرکس کی طرح ' سرکس کے قابل ۔

Cire perdue : (n) [Fr.] کانسے کو ڈھالنے کا ایک طریقہ جس میں سانچے کا موم پگھل کر نکل جاتا ھے ۔

Cirl : (n) [It."cirlo"] گانے والی ایک چھوٹی چڑیا جو یورپ میں پائی جاتی ھے ۔

Cirque : (n) [Fr. f. L."circus"] ( نظم میں ) دنگل : اکھاڑا : میدان : جولانگاہ : تماشہ گاہ : سرکس ۔

Cirque couchant : (a) گول کنڈلی لگائے ہوئے ۔

Cirrh- : [bad spelling of Cirr-, Gr."kirros"] واصلہ ۔

Cirrhopod : (n) [L."Cirrhopoda"] (حیوانیات) ایک قسم کا بحری جانور ' زلف پا ۔

Cirrhosed : (a) تشمع الکبدکامریض: تشمع جگرمیں مبتلا۔

Cirrhosis : (n) (occas. Cirrhose) [Gr. +OSIS] جگر کی ایک بیماری : جگر کا مومی ساخت کا ہو جانا : تشمع الکبد : تشمع ۔

Cirrhotic : (a) دیکھو Cirrhosed

Cirriferous : (a) [Erron. Cirrh- [f. L."cirrus"] (۱) ریشہ دار ۔ (۲) بالوں جیسا : اون جیسا : پیچدار ۔

Cirriform : (a) [f. as prec . +FORM] بالوں کی شکل کا : اون نما ۔

Cirrigerous : (a) [f. as prec.+GEROUS] ریشہ دار : اون دار : بال دار ۔

Cirrigrade : (a) [ f. as prec.+ L."-gradus"] ( حیوانیات ) ریشہ کے ذریعہ چلنے والا ۔

Cirriped / -pede : (n) (Erron. Cirrhi -) [ mod. L." cirripeda"] ایک قسم کا بحری جانور' زلف پا ۔

Cirro- , (comb.) [ f. CIRRUS ] واصلہ بمعنی "ریشہ" : "اون"

Cirrocumular / Cirrocumulated / Cirrocumulative / Cirrocumulous : (a) مرغولے دار اون نما بادلوں کا یا اس سے متعلق ۔

Cirrocumulus : (n) اون جیسے بادلوں کا مرغولہ نما سلسلہ ؛ گھونگریالے اور اون نما بادلوں کا سلسلہ ۔

Cirrose : (a) (Erron. Cirrh-) [ f. L. "cirrus"] (۱) (حیوانیات و نباتیات) گھونگر دار ؛ پیچدار ؛ بالوں جیسا ؛ گھونگر والا ۔ (۲) ( موسمیات ) گھونگر دار بالوں کی طرح ۔

Cirrostome : (a) ریش دار دہانے والا ۔

Cirrostrative / Cirrostratous : (a) گھونگرالے تہ دار بالوں جیسا ۔

Cirrostratus : (n) بادل کی وہ شکل جس میں گھونگر دار اور تہ دار بادل ملے ہوئے ہوں ۔

Cirrous : (a) (Erron. Cirrh-) [ f. as prec.+ OUS ] : (۱) پیچدار ؛ پیچوان ؛ گھونگر والا ۔(۲) گھونگرالے بادلوں کا یا ان سے متعلق ۔

Cirrus : (n) [ L.] (۱) ( نباتیات ) ریشہ ؛ سوت ' بیل ۔ (۲) ( حیوانیات ) پنچھیا ؛ دم ؛ قضب ۔ (۳) ( موسمیات ) اون جیسے بادل ' سنبل نما بادل ؛ طرح دار بادل ۔ (٤) گھونگردار گچھا ؛ حاشیہ ؛ ریشہ ۔

Cirrus-bag : بعض ریشہ دار کیڑوں کا خول ۔

Cirsocele : ( n ) [Gr. "kirgos+ kele" ] دیکھو Circocele

Cirsoid : ( a ) [ Gr. "kirsides" ] : پیچدار سیاہ رگ کی مانند ؛ پیچدار سیاہ رگ والا ۔

Cirsotome : ( n ) پیچدار سیاہ رگ کو نکالنے کا آلہ ۔

Cirsotomy : ( n ) متورم ورید کا کاٹنا ۔

Cis - : ( pref. ) [ L. "cis" ] سابقہ بمعنی " اس طرف " " اس پار " " اس رخ " : Ultra یا Trans کی ضد ، بطور واصلہ بھی ان ہی معنوں میں مستعمل ہے ۔

Cis - alpine : ( n ) کوہ آلپس کے اس پار ۔

Cis - Alpine Republic : ( n ) ( تاریخ و سیاسیات ) سس الپائن جمہوریہ ۔

Cis-atlantic : ( a ) اوقیانوس کے اس پار ۔

Cis-Elizabethan : ( a ) ایلزبیتھ کے زمانے کے اس طرف ؛ مابعد زمانہ ایلزبیتھ ۔

Cis - pandane : ( n ) دریائے پو کے اس پار ۔

Cisco : ( n ) [ Origin unknown ] هیرنگ ( herring ) قسم کی ایک مچھلی ۔

Cisform : ( a ) [ f. CIS + FORM ] ( کیمیا ) هم طرف شکل ۔

Cismontane : ( a ) [ L. "cismontanus" ] کوہ آلپس کے اس پار ؛ خصوصاً گیلیکن کلیسائی تحریک کا ' کسی پہاڑ کے اس طرف ؛ (تاریخ ) پہاڑ کے اس پار ۔

Cispontine : ( n ) لندن میں دریائے ٹیمس کے اس پار ۔

Cissoid : ( n ) [ Gr. "kissoides"] ( ریاضی ) دوسرے درجے کی ایک خم دار شکل ؛ دوسرے درجے کا انحنا ۔

Cissy : ( n ) [ Variant of "sissy" ] زن نما اور ناکارہ مرد ۔

Cist : ( n ) (Erron. Cyst) [ Gr. "kiste" ] (۱) پتھر یا لکڑی کا تابوت ۔(۲) متبرک برتنوں کا صندوق ؛ صندوق تبرکات ؛ تبرکدان ۔

Cist grave : ( n ) ( تاریخ ) تابوتی قبر ۔

Cistaceous : ( a ) [ f. mod. L. "cistaceae" ] : (۱) لادن سے متعلق ؛ نباغ الارضی ؛ ایک قسم کی جھاڑی ۔ (۲) کستوسی ؛ کستوس کی ذات کا ۔

Cistal : ( a ) کستوسی ۔

Cisted : ( a ) [ f. CIST] صندوق دار ۔

Cistercian : ( a ) [L."cistercuim"] سطرونی راهب ؛ سطرونی ؛ سطرونی مسلک کا ۔

Cistern : ( n ) [ L. "cista" ] پانی کا خزانہ ؛ ٹنکی ؛ حوض ؛ آب انبار ؛ تالاب ؛ لگن ۔

Cistern : ( v ) حوض بنانا ؛ تالاب بنانا ؛ پانی کا خزانہ بنانا ؛ ٹنکی بنانا ۔

Cisterna lymphatica magna : ( حیوانیات ) لمعی خانہ کبیر ۔

Cistula : ( n ) [ f. CIST ] چھوٹا تابوت ؛ چھوٹا صندوق تبرکات ۔

**Cistus** : ( n ) [ Gr. " kistos-" ] ایک قسم کی جھاڑی جس کے پھول سرخ یا سفید ہوتے ہیں ؛ کستوس ۔

**Cistvaen** : ( n ) [ W. "cistfaen" ] پتھر کا تابوت ۔

**Citable** : ( a ) [ f. CITE + ABLE ] طلب کئے جانے کے قابل ؛ حوالہ دینے کے لائق ؛ قابل ذکر ؛ قول نقل کرنے کے قابل ۔

**Citadel** : ( n ) [ It. "citadella" ] (۱) حصار ؛ گڑھی ؛ قلعہ ؛ کوٹ ۔ (۲) ملجا ؛ ماوی ؛ آخری جائے پناہ ۔ (۳) جنگی جہازوں کا وہ محفوظ مرکزی مقام جسکے اندر مشینیں، آلات اور توپ آہن پوش وغیرہ رہتے ہیں ۔

**Citation** : ( n )[ L "citatio" ] (۱) طلبی ؛ سمن ؛ دستک طلبی ۔ (۲) حوالہ ؛ قول ؛ مقولہ ؛ نظیر ؛ نقل قول ۔ (۳) علمی اعزاز پانے والوں کے اوصاف کا شمار ؛ فوج میں وہ بیان جس میں فرض کی انجام دہی کے لئے کسی کو فوجی اعزازی نشان عطا ہوتا ہے ۔

**Citatory** : ( a ) [ med. L. "citatorius" ] طلبی سے متعلق ؛ طلبی کا اختیار یا صلاحیت رکھنے والا ۔

**Cite** : (v) [ L. "citare" ] (۱) طلب کرنا ؛ بلا بھیجنا ؛ حکماً بلانا ؛ سمن جاری ہونا ؛ سمن جاری کرنا ۔ (۲) قول نقل کرنا ؛ نظیر یا ثبوت لانا یا پیش کرنا ؛ حوالہ دینا ؛ ذکر کرنا ؛ یاد دلانا ۔

**Citee** : ( n ) وہ شخص جس کا قول نقل کیا جائے یا جس کو بلایا جائے ۔

**Citer** : ( n ) طلب کرنے والا ؛ بلانے والا ؛ سمن جاری کرنے والا ؛ قول نقل کرنے والا ؛ نظیر یا ثبوت پیش کرنے والا ۔

**Citess** : ( n ) [f. CIT] شہری عورت ۔

**Cithara** : ( n ) [ Gr. "kithara" ] ایک قدیم یونانی آلۂ موسیقی ؛ ستار ۔

**Citharist** : ( n ) ساز بجانے والا ؛ ستار بجانے والا ۔

**Cither** : ( n ) [ L. "Cithara" ] ستار ؛ طنبورا ؛ بین ؛ بربط ۔

**Cithern / Cittern** : ( n ) [ L. "Cithara" ] دیکھو Cither

**Citicism** : ( n ) شہری طور طریقہ ۔

**Citied** : ( a ) شہر کے جیسا بنایا ہوا ؛ شہر کا علاقہ ؛ شہر والا ؛ شہر نما ؛ ایسی بستی جو شہر بنا دی گئی ہو ۔

**Citigrade** : ( n ) [ L. "Citus + gradus" ] تیز چلنے والا ؛ تیز حرکت کرنے والا ( مکڑوں کی ایک ذات کے متعلق کہا جاتا ہے ) ۔

**Citizen** : ( n ) [ Anglo-Fr. "Citezein" ] (۱) شہری ( شہری حقوق رکھنے والا) ۔ (۲) شہر کا رہنے والا ؛ شہری ۔ (۳) کسی سلطنت کا باشندہ ؛ رعیت ؛ پرجا ؛ رعایا ؛ باشندہ ؛ ساکن ۔ (٤) شہر میں تربیت یافتہ ۔ (٥) شہری ہو جانے والا ؛ جو کسی ریاست کا شہری ہو گیا ہو ۔ (٦) کسی برادری یا ادارہ کا فرد یا رکن ۔

Citizen of the world : دنیا دیسی ۔

**Citizen** : ( v ) شہری کرکے مخاطب کرنا ۔

**Citizen judge** ( U. S. S. R. ) ( تاریخ ) شہری جج ( سوویت یونین ) ۔

**Citizeness** : ( n ) شہری عورت ۔

**Citizenhood** : ( n ) شہری ہونا ؛ شہریت ؛ سکونت ۔

**Citizenish** : ( a ) شہری پن کا حامل ۔

**Citizenise** : ( v ) شہری بنانا ؛ ملکی بنانا ۔

**Citizenery** : ( n ) غیر فوجی شہری ؛ (تاریخ) اصلی شہری ۔

**Citizenism** : ( n ) اصول شہریت ۔

**Citizenship** : ( n ) حق شہریت ؛ حق رعایا ؛ رعیتی حق ۔

Acquisition of citizenship : ( تاریخ ) حصول شہریت ۔

Loss of citizenship : ( تاریخ ) شہریت تلفی ؛ تضیع شہریت ۔

Naturalised citizenship : ( تاریخ ) شہریت بر بنائے قانون ۔

**Citole** : [ Gr. "kithara" ] تیرھویں ۔ پندرھویں صدی کا ایک تاردار آلۂ موسیقی ۔

**Citr- / Citro-** : [ L. "Citrus" ] واصلہ بمعنی لیموں ، نیبو ۔

Citra - : سابقه بمعنی اس طرف ، اس جانب ۔

Citraconates : ( n ) سٹرک تیزاب کے نمک ۔

Citraconic ( citra conic Acid ) : ( n ) سٹرا کا تیزاب ۔

Citramontane : ( a ) دیکھو cismontane

Citrate : ( n ) سٹریٹ ؛ لیموں کا نمک ، سٹرک تیزاب کا نمک ۔

Citrean : ( a ) [ L. "Citreus" + - AN ] ایک قسم کے افریقی درخت Citrus wood کا بنا ہوا –

Citric : ( a ) [ L. "Citrus" + - IC ] (کیمیا) لیموں کا تیزاب ؛ سٹرک تیزاب (Citric acid) سے بنا ہوا ۔

Citril : ( in citril fionch ) : ( n ) ایک نارنجی رنگ کی چڑیا ۔

Citrine : ( a ) [ L. "Citrus" ] لیموں کے رنگ کا ۔

Citrine ointment : پارا کے نائٹریٹ کا مرہم ۔

Citrinous : ( a ) (۱) لیموں رنگ ۔ (۲) ایک زرد رنگ کا قیمتی پتھر ۔

Citron : ( n ) [ It . "Citrone" ] (۱) ترنج گلگل : لیموں ؛ ترنج کا درخت ؛ گلگل کا درخت ۔ (۲) لیموں رنگ ۔

Citrus : ( n ) [ L. ] (۱) لیموں ؛ نارنگی ترنج وغیرہ قسم کے درخت یا جھاڑی ۔ (۲) ایک قسم کا افریقی درخت جس کی خوشبو دار لکڑی سے فرنیچر وغیرہ بنتا ھے ۔

City : ( n ) (۱) شہر ؛ بلدہ ۔ (۲) (حقیقی) شہر ؛ بلدہ ؛ وہ آبادی جو بروئے قانون شہر گردانی گئی ہو ۔ (۳) شہرستاں ؛ ساکنان شہر ۔ (٤) ( The کے ساتھ ) شہر لندن کا قدیم حصہ ؛ شہرلندن کا تجارتی حصہ ۔ (٥) خود مختار شہر یا حکومت ۔

City : ( adj ) ( adj ) شہری ؛ شہر کا ؛ شہر سے متعلق ۔

Celestial city : دیکھو City of God

Eternal city : دیکھو City of the seven hills

Heavenly city : دیکھو City of God

Holy city : بیت المقدس ؛ یروشلم ۔

City allowance : ( n ) ( انتظامیہ ) شہری بھتّہ ۔

City article : ( n ) کسی اخبار میں اقتصادیات یا مالیات پر مضمون ؛ مالی یا تجارتی مقالہ ۔

City chicken : ( n ) کباب بنایا ہوا بے ہڈی کا گوشت ۔

City commonwealth : ( n ) = ( City state ) ( تاریخ ) شہری ریاست ۔

City company : ( n ) لندن کی انجمن حرفہ ۔

City council : ( n ) (۱) انجمن بلدی ۔ (۲) شہر کی قانون ساز انجمن ۔

City editor : ( n ) (۱) اقتصادیات یا مالیات کے مضمون کا اڈیٹر ۔ (۲) مالی و تجارتی مضمون کا لکھنے والا ۔ (۳) مقامی چیزوں سے متعلق لکھنے والا ۔

City father : ( n ) انجمن بلدی کا رکن ؛ ( انتظامیہ ) میر شہر ۔

City improvement trust : ( n ) ( تاریخ ) شہری امپرووومنٹ ٹرسٹ ۔

City magistrate : ( n ) ( انتظامیہ ) سٹی مجسٹریٹ ۔

City of the seven hills : شہر ہفت کوہ ؛ روم ۔

City of God : جنت ؛ بہشت ؛ فردوس ۔

City of refuge : قدیم اسرائیل میں غیر ارادی قاتلوں کی جائے پناہ ۔

City planning : ( n ) ( سماجیات ) شہری منصوبہ بندی ۔

City state : ( n ) ( تاریخ ) شہری ریاست ۔

Citycism : ( n ) شہری طور و اطوار ۔

Cityful : ( n ) شہر بھر ۔

Cityish : ( a ) شہری جیسا ۔

Cityite : ( n ) شہری ۔

Cityless : ( a ) بے شہر ؛ جس میں کوئی شہر نہ ہو ۔

Cityward / - wards : ( adv ) شہر کی جانب ؛ شہرکی طرف ۔

Civet : ( n ) [ Arab "Zabad","zubad" ] (۱) مشک بلاؤ ؛ گربہ زباد ۔ (۲) مشک ؛ زباد ۔

Civet : ( v ) مشک سے معطر کرنا ؛ مشک سے خوشبو کرنا ۔

Civet-cat : ( n ) مشک بلاؤ ؛ گربہ زباد ۔

Civic : ( a ) [ L. "Civicus" ] شہری کا ؛ شہری خصوص ؛ شہری ؛ بلدیہ کا ؛ میونسپلٹی کا ۔

Civic activity : ( n ) شہری مشاغل یا اعمال ۔

Civic centre : ( n ) مرکز شہر ۔ ( سماجیات ) شہری مرکز ۔

Civic crown : ( n ) شاہ بلوط کے پتوں کا تاج یا ہار ؛ قدیم رومی اعزاز جو جنگ میں کسی ہم شہری کی جان بچانے کےصلے میں دیا جاتا ھے ۔

Civic election : ( n ) ( تاریخ ) شہری انتخاب ۔

Civic election : ( n ) ( تاریخ ) شہری نصب العین ؛ شہری آدرش ۔

Civic life : ( n ) ( تاریخ ) شہری زندگی ۔

Civic sense : ( n ) تمدنی شعور ؛ شہریت کا شعور ۔

Civic virtues : ( n ) تمدنی خوبیاں ۔

Civically : ( adv) شہری نقطہء نظر سے ؛ شہریات سے ؛ رعیتی حق کے لحاظ سے ؛ شہریانہ ۔

Civicism : ( n ) (۱) شہری نظام ۔ (۲) یہ نظریہ کہ تمام شہریوں کے حقوق و فرائض برابر ھیں ۔

Civics : ( n ) شہریات ؛ مدنیات ؛ علوم مدنی ؛ علم تمدن ؛ سیاست مدن ۔

Civil : ( a ) [ L. "Civilis" ] (۱) مدنی ؛ اجتماعی ؛ معاشرتی ؛ گروھی ۔ (۲) شہری ؛ ملکی ۔ (۳) شایان شہری ۔ (٤) خلیق ؛ بامروت ؛ خوش خلق ؛ شائستہ ۔ (٥) غیر فوجی ؛ مالی ۔ (٦) دنیاوی ؛ دنیا داری کے متعلق ۔ (۷) دیوانی ؛ غیر فوجداری ۔ (۸) قانونی (نہ کہ طبعی یا نجومی دن سال ) ۔ (۹) رومی شہری قانون کے مطابق ۔

Indian civil : انڈین سول سروس کا رکن ۔

**Civil Budget : ( n )** سول بجٹ ؛ شہری بجٹ ۔

**Civil commissioner : ( E. I. C.)** ( تاریخ ) سول کمشنر ( ایسٹ انڈیا کمپنی ) ۔

Civil commotion : ( n ) ( تاریخ ) شہری شورش ۔

Civil commotion policy : ( تجارت ) شہری بلوہ پالیسی ۔

Civil constitution for the clergy : ( تاریخ ) پادریوں کا سول دستور ۔

Civil court : ( n ) سول کورٹ ؛ عدالت دیوانی ۔

Civil day / year : ( n ) سرکاری دن / سال ۔

Civil embargo : ( n ) ( تاریخ ) سول ضبطی ؛ سول مخالفت ۔

Civil Engineer : ( n ) سول انجینیر ۔

Civil equality : ( n ) ( تاریخ ) شہری مساوات ۔

Civil death : ( n ) حقوق شہریت سے محرومی ۔

Civilly dead : قانون کی نظر میں مردہ ۔

Civil disobedience : ( n ) سرکاری احکام کو نہ ماننا ؛ سول نافرمانی ؛ (تعلیمات وغیرہ) ترک موالات ؛ عدم تعاون ۔

Civil law : ( n ) رومن قانون ۔

Civil judge : ( n ) ( انتظامیہ ) سول جج ؛ دیوانی جج ۔

Civil liberty : ( n ) شہری آزادی ۔

Civil liberty disobedience : ( انتظامیہ ) سول نافرمانی ۔

Civil list : ( n ) فہرست عہدہ داران دیوانی ؛ پارلیمنٹ کی طرف سے شاہ انگلستان و اراکین شاھی خاندان کا وظیفہ ۔

Civil Magistrate : ( n ) دیوانی مجسٹریٹ ؛ ناظم دیوانی ۔

Civil marriage : ( n ) دیوانی مجسٹریٹ کے سامنے کی شادی ؛ قانون شادی ؛ غیر مذھبی شادی ۔

Civil oath : ( n ) فرانسیسی انقلاب کے دوران لیا جانے والا حلف وفاداری ۔

Civil rights : ( n ) شہری حقوق ۔

Civil righteousness : ( n ) شہری اچھائی ؛ غیر مذھبی اچھائی ۔

Civil servant : ( n ) ملازم دیوانی ؛ کشوری ؛ کشوری عہدہ دار ؛ حکومت کا غیر فوجی افسر ۔

Civil service : ( n ) دیوانی ملازمت ؛ حکومت کے غیر فوجی یا کشوری محکمے ۔

Civil society / life : ( n ) اجتماعی یا معاشرتی زندگی ۔

Civil spirit : ( n ) شہری حمیت ۔

Civil strife : ( n ) ( تاریخ ) شہری نزاع ۔

Civil supplies : ( n ) (انتظامیہ ) سول سپلائی ۔

Civil surgeon : ( n ) ( انتظامیہ ) سول سرجن ۔

Civil war : ( n ) خانہ جنگی ؛ جنگ داخلی ۔

The civil war : انگلستان کی خانہ جنگی جو چارلس اول اور پارلیمنٹ کے درمیان ہوئی تھی ۔

Civilian : ( n ) [ L."Civilis" ] (۱) رومی یا جدید دیوانی قانون کا ماہر ۔ (۲) غیر فوجی محکمے کا ملازم ؛ انتظامی صیغے کا ملازم ؛ سول عہدہ دار ؛ کشوری عہدہ دار ۔

Civility : ( n ) اخلاق ؛ مروت ؛ خلق ؛ انسانیت ؛ شائستگی ؛ تہذیب ؛ آدمیت ؛ احسان ؛ شرافت ۔

Civilizable : ( a ) قابل تربیت ؛ قابل اصلاح ؛ مہذب بن جانے کے قابل ؛ تہذیب پذیر ۔

Civilizade : ( n ) تہذیب کے لئے جہاد ۔

Civilization/Civilisation / - ise : ( n ) (۱) اصلاح ؛ تربیت ؛ درستگی ۔ (۲) تمدن ؛ تہذیب ؛ انسانیت ؛ شائستگی ۔ (۳) متمدن اقوام ؛ مہذب حکومتیں ۔ (٤) شہری زندگی ۔

Archaic civilization : ( سماجیات ) قدیم تہذیب ؛ قدیم تمدن ۔

Aryan civilization : آریائی تمدن ۔

Aztec civilization : ( تاریخ ) ازٹیک تمدن ۔

Dravidian civilization : ( تاریخ ) دراوڑی تمدن ۔

Dynamic civilization : ( سماجیات ) متحرک تمدن ؛ متحرک تہذیب ۔

Early Minoan civilization : ( تاریخ ) ابتدائی منوانی تمدن ؛ ابتدائی کیرٹ تمدن ۔

Hall stat civilization : ( تاریخ ) آسٹریا میں ایک مقام ) ہالسٹاٹ تمدن ۔

Rellenic civilization : ( تاریخ ) یونانی تمدن ۔

High civilization : ( سماجیات ) اعلیٰ تہذیب ؛ اعلیٰ تمدن؛ عظیم تہذیب ؛ عظیم تمدن ۔

Low civilization : ( سماجیات ) پست تہذیب ؛ پست تمدن ۔

Mesopotamian civilization : ( تاریخ ) عراقی تمدن ۔

Minoan Civilization : ( تاریخ ) منوانی تمدن ۔

Minoan - Mycenaean civilization : ( تاریخ ) منوانی مائی سینی تمدن ۔

Moral valuation of civilization : ( سماجیات ) تہذیب کی اخلاقی قدر ؛ تمدن کی اخلاقی قدر ۔

Nascent civilization : ( تاریخ ) ابھرتا ہوا تمدن ۔

' Pre - Hellanic civilization : ( تاریخ ) ماقبل یونانی تمدن ۔

Savage civilization : ( تاریخ ) وحشی تمدن ۔

Tasian civilization : ( تاریخ ) قدیم مصر کا ایک تمدن ؛ تاسی تمدن ۔

Technological civilization : ( سماجیات ) تکنیکی تہذیب ؛ تکنیکی تمدن ۔

Civilizational : ( a ) تمدنی ؛ تہذیبی ؛ تہذیب سے متعلق ؛ اصلاحی ؛ تربیتی ۔

Civilize : ( v ) (۱) تربیت کرنا ؛ تربیت دینا ؛ مہذب بنانا ؛ انسان بنانا ؛ سدھارنا ؛ اصلاح کرنا ؛ متمدن بنانا ؛ شائستہ کرنا یا بنانا ؛ بربریت دور کرنا ؛ بربریت سے نجات دینا ۔ (۲) مہذب ہونا ۔

Civilize away : ( v ) چھوڑ دینا ؛ اصلاح کرلینا ؛ بربریت کو دور کرنا ۔

Civilized : ( n ) مہذب ؛ شائستہ ۔

Civilizer : ( n ) مصلح ؛ مہذب بنانے والا ؛ شائستہ بنانے والا ۔

Civilizing mission : ( n ) ( تاریخ ) تہذیبی مشن ۔

Clerestory : (n) [CLEAR+STORY] گرجے کی بالائی منزل کی دیوار کا وہ حصہ جس میں کھڑکیاں ہوتی ہیں ؛ بالائی منزل ۔

Clerestory window : (n) ایسی کھڑکی جو بالکل چوکور ہو اور درمیان میں کوئی چیز روشنی کو منقسم کرنے کے لئے نہ ہو ۔

Clergess : (n) [OF.] عالمہ ؛ زن کشیش ؛ کشیشہ (جدید) ۔

Clergiable : (a) اہل کلیسا کے حق استثنا کا اہل یا لائق ۔

Clergy : (n) [L."clericus"] (۱) پادریوں کا فرقہ ؛ اہل کلیسا ۔ (۲) پادری کشیش ۔ (۳) (تاریخ) جماعت کلیسا کی رکنیت ۔ (٤) علم ؛ معرفت ۔ (٥) پادریوں کا وہ حق جسکی رو سے ان پر دنیا داروں کی طرح عدالتوں میں مقدمہ نہیں چلایا جا سکتا تھا اور جس کی رو سے بعد ازاں ان کا پہلا جرم معاف تھا ؛ اہل کلیسا کا حق استثنا ؛ اس حق سے ہر پڑھا لکھا شخص استفادہ کر سکتا تھا ۔

Benefit of clergy : اہل کلیسا کا حق استثنا ۔

Clergy - man : (n) پادری ؛ کشیش ۔

Clergy woman : (n) (۱) پادرن ؛ کشیشہ ۔ (۲) (مجازاً) کشیش کی بیوی یا رشتہ دار خاتون ۔

Clergyable /Clergiable : (a) اہل کلیسا کے حق استثنا کا اہل یا لائق ۔

Cleric : (n) [L."clericus"] پادری ؛ کشیش ۔

Clerical : (a) [L."clericalis"] پادریوں کا ؛ پادری کا ؛ پادریانہ ؛ محررانہ ۔

Clerical : (n) (۱) پادری ؛ کشیش ۔ (۲) محرر ۔ (۳) پادریت کا طرفدار ۔ (٤) (جمع میں) پادریوں کا لباس ۔

Clerical duties : (n) دفتری فرائض ۔

Clerical error : (n) (انتظامیہ) کتابت کی غلطی ؛ (تجارت) محررانہ غلطی ۔

Clerical staff : (n) محرروں کا عملہ ؛ (انتظامیہ) عملہ اہل کاران ؛ کلیریکل اسٹاف ۔

Clericalism : (n) (۱) کلیسائیت ۔ (۲) کلیسائیت کا جنون ؛ پادریوں کا پیشہ ؛ پادریت ۔ (۳) پادریوں کی بنیادی قوت بڑھانے کا نظریہ ۔

Clericalist : (n) منصب میں افراط کرنے والا ؛ کلیسائیت کا مؤید یا حامی ؛ کلیساپرست ۔

Clericality : (n) پادری پن ؛ پادریت ۔

Clericalize : (v) پادری بنانا ؛ پادریوں کے لئے مخصوص کرنا ۔

Clerically : (adv) پادریانہ ؛ محررانہ ۔

Clericature : (n) [med.L."clericature"] پادریوں کا مقام یا دائرۂ عمل ۔

Clericity : (n) پادریوں کا مقام ، درجہ یا صفت ۔

Clerico -: واصلہ بمعنی پادریوں کا ۔

Clerisy : (n) [late L."clericia"] دانشمندوں کا طبقہ ؛ پادریوں کا درجہ ، صفت ، مقام یا فرض ۔

Clerk : (n) [Gr."kleros"] (۱) کشیش ؛ راہب ۔ (۲) دانش مند ؛ فاضل ؛ عالم ۔ (۳) محرر ؛ منشی ؛ اہل مد ؛ کلرک ؛ معتمد ۔ (٤) پادریوں کا نائب ۔ (٥) کسی دکان میں مال فروخت کرنے والا شخص ۔

Clerk of the weather : موسم کا دیوتا ۔

Clerk of the works : نگراں ؛ میٹھ ۔

The Bible clerk : وہ شخص جو کالجوں کے گرجوں میں بائبل پڑھتا ہے ۔

The parish clerk : پادری کا نائب ۔

Town clerk : اہل مد شہر ۔

Clerk : (v) محرری لکھنا ۔

Clerk regular : (n) ایسا شخص جو راہب اور کشیش دونوں ہو ۔

Clerk vicar : (n) پادری کا نائب ؛ نائب پادری ۔

Clerkage : (n) محرری کا کام ؛ منشی گیری کی اجرت ؛ محرری کا عملہ ۔

Clerkdom : (n) (۱) محرروں کا مقام یا فرض ۔ (۲) محرروں کی جماعت ؛ محرروں کا عملہ ؛ محرر شاہی ۔

Clerkess : (n) خاتون محرر ۔

Clerkhood : (n) کشیش یا محرر کا منصب یا درجہ ۔

Clerkish : (a) (۱) محرر یا اس کے کام سے متعلق ۔ (۲) جزویات پر زور دینے والا ۔

Clerkless : (a) بے محرر ۔

Clerklike : (a) محرر کی طرح ؛ محرر جیسا ۔

Clerkliness : (n) محرری پن ؛ کشیش پن ۔

Clerkling : (n) مبتدی محرر ۔

Clerkly : (a) (۱) منشیانہ ؛ محررانہ ؛ متصدیانہ ۔ (۲) فاضلانہ ؛ عالمانہ ؛ ادیبانہ ۔ (۳) کشیش سے متعلق ؛ کشیشانہ ؛ پادریانہ ۔ (٤) ماہر خطاطی ۔ (٥) خاموش اور منکسر ۔

Clerkly : (adv) منشیانہ طور پر ؛ محررانہ طور پر ۔

Clerkship : (n) (۱) منشی گیری ؛ کلرکی ؛ محرری ۔ (۲) علم ۔

Clero-: [Gr."kleros"] واصلہ بمعنی کشیش ۔

Cleromancy : (n) قرعہ اندازی کے ذریعہ غیب گوئی ۔

Cleruch : (n) [Gr."kleruchia"] (قدیم یونان) وہ شخص جو کسی مفتوحہ ملک میں چلا گیا ہو لیکن اس کی یونانی شہریت برقرار رہی ہو ۔

Cleruchy : (n) [Gr."kleruchia"] Cleruch لوگوں کی جماعت ؛ وہ زمین جو ایسے لوگوں کو دی جاتی تھی ؛ ایسا علاقہ جہاں ایسے لوگ بس جائیں ۔

Clerum : (n) [Short for "Concio ad of clerum"] لاطینی زبان میں وعظ جو بعض انگلستانی دانش گاہوں میں خاص موقع پر پڑھا جاتا ہے ۔

Cletch / Clatch : (n) [f.CLECK] (۱) ایک جھول کے نکلے ہوئے بچے ( مرغی کے ) ۔ (۲) (تحقیراً) خاندان ۔

Cleuch / Cleugh : (n) (۱) تنگ درّہ ؛ آب گذر ۔ (۲) تنگ درّہ کے عمودی کنارے ۔

Cleve / Cleeve : (n) [OE."cleofu"."cleofum"] (۱) پہاڑ کی چوٹی ؛ ڈھلوان چٹان ؛ سرا زیر ۔ (۲) ڈھلوان زمین ۔

Clever : (a) [ME."clivers"] (۱) ہوشیار ؛ چالاک ؛ چست ؛ ماہر ؛ ہنر مند ؛ چابک دست ؛ پھرتیلا ؛ چتر ۔ (۲) ذہین ؛ ذکی ؛ طباع ؛ فہیم ؛ زیرک ؛ تیز فہم ۔ (۳) ہنر ور ؛ ماہر ؛ با کمال ؛ کمال کا نمونہ ۔ (٤) خوش خو ؛ ظریف ۔ (٥) مناسب ؛ سہل ۔ (٦) شیریں ؛ دل پذیر ؛ مہربان ۔ (۷) صحت مند ؛ خوش وضع ۔ (۸) خوبصورت ؛ شکیل ۔

Clever : (adv) ماہرانہ ؛ استادانہ ؛ کاملاً ۔

Cleverality : (n) مہارت ؛ ذکاوت ؛ زیرکی ؛ استادی ؛ دیکھو Cleverness

Cleverish : (a) نسبتاً ذہین ؛ ہوشیار ؛ چالاک ۔

Cleverly : (adv) چالاکی سے ؛ ہوشیاری سے ؛ خوش اسلوبی سے ؛ ہنر مندی سے ؛ قادرانہ ۔

Cleverness : (n) ہوشیاری ؛ چالاکی ؛ ذہانت ؛ ذکاوت ؛ مشاقی ؛ کاریگری ؛ ہنر مندی ؛ چستی ؛ چابک دستی ؛ فطانت ؛ زیرکی ۔

Clevis : (n) [OE."clyfes"] نعل نما کنڈہ ؛ نعل نما قلاب ۔

Clew : (n) [OE."cliwen"] (۱) پیچک ؛ گولا ؛ سوت کی انٹی ۔ (۲) دھاگے کی گولی جو بھول بھلیاں میں راستہ یاد رکھنے کے لئے استعمال کی جاتی تھی ۔ (۳) (بحری) وہ رسیاں جن سے جھولن کھٹولا یعنی سفری پلنگ لٹکا ہوتا ہے ۔ (٤) بادبان کا نچلا حصہ ۔ (٥) سراغ ؛ سر رشتہ ؛ قصہ کا سلسلہ ؛ سلسلہ خیالات ۔

Clew/Clue : (v) (۱) لپیٹنا ؛ گولا بنانا ؛ پیچک میں لپیٹنا ۔ (۲) رہنمائی کرنا ۔ (۳) (عامیانہ) قابل اعتبار اطلاع دینا ۔ (٤) بادبان کے نچلے حصے کو مستول سے باندھنا ۔ (٥) بادبان اتارنا ۔

To clew down : بادبان اتارنا ۔

To clew up : بادبان کے نچلے حصے کو مستول سے باندھنا ۔

Clew-bottom : وہ چرخیاں جن پر رسیاں لپیٹی جاتی ہیں ۔

Clew-garnet / Clue-garnet : (n) بادبان کے نچلے حصے کو اوپر کھینچنے کی رسی ۔

Clew-line / Clue-line : بادبان کے نچلے حصے کو مستول سے باندھنے کی رسی ۔

Cliche : (n) [Fr.] (۱) سیسے کے حروف کی تختی ؛ ٹھپہ کی ڈھلی پلیٹ ۔ (۲) پامال جملہ ؛ فرسودہ فقرہ ؛ پامال پلاٹ ؛ فرسودہ خیال ۔

Cliche : (a) فرسودہ ؛ پامال ۔

Click : (n) [See CLICK(v)] (۱) کٹ (بندوق کا گھوڑا چڑھاتے وقت جو آواز ہوتی ہے) ۔ (۲) گھوڑے کا نعل ؛ نعل چھونے کا عیب ؛ اگلے پچھلے پیروں کے نعلوں کے چھونے کا عیب ؛ نعل بندی ۔ (٤) تیز غیر متوقع ضرب ۔ (٥) بھونرے کی ایک نوع ۔ (٦) (لسانیات) چٹکار ؛ چٹک ؛ چٹکاری ۔

Labial click : (لسانیات) لبی چٹکارہ ۔

Click : (n) [Var .of CLEEK] (۱) بڑا ھک کسی چیز کو پکڑنے کےلئے ۔ (۲) ھک کے ذریعہ جھٹکا ۔ (۳) کشتی کا ایک داؤ ۔

Click : (v) [Echoic] (۱) کٹ کی آواز ہونا ۔ (۲) کٹ کی آواز سے مارنا یا ضرب لگانا ؛ کٹ کی آواز پیدا کرنا ۔ (۳) (گھوڑے کا) نعل لگنا ؛ ٹکرانا ؛ نعل لڑنا ؛ نیور لگنا ۔ (٤) کاٹنا ۔ (٥) مطابق ہونا ۔ (٦) موزوں ہونا ۔ (۷) کامیاب طور پر کسی کام کو خوبی سے انجام دینا (جماعتی طور پر) ۔ (۸) کامیاب ہونا ۔ (۹) آھنگری کرنا ؛ نعل بندی کرنا ۔

Click : (v) پکڑنا ؛ جھپٹ لینا ؛ جھپٹنا ۔

Click-beetle : (n) بھونرے کی ایک قسم ۔

Click-clack / Click-click : (n &v) ٹک ٹک یا ٹک ٹاک کی آواز؛ ٹک ٹک یا ٹک ٹاک کی آواز کرنا ۔

Click sound : (n) (لسانیات) چٹکار اصوات ۔

Click timbre : (لسانیات) چٹکاری کیفیت ۔

Clicker : (n) (۱) (عامیانہ) دلال (دکان دار کا) ۔ (۲) وہ جو نقاشی کی دکان میں چمڑے کو کاٹتا ہے اور جوتا بنانے والوں کو دیتا ہے ۔ (۳) حساب دار ؛ متصدی ۔

Clicket : (n) [OE."cliquet"] دروازے کا قفل اور کنجی ۔

Clicket : (v) (۱) بک بک کرنا ۔ (۲) لومڑی وغیرہ کا مستی میں آنا ۔

Clicket-gate : (n) قفل لگا ہوا پھاٹک ۔

Clickety-clack : (n) ٹک ٹاک کی تیز آواز ۔

Clicky : (a) ٹک ٹک یا ٹخ ٹخ کی آواز سے بھرا ہوا ۔

Client : (n) [L."cliens","clientem"] (۱) (رومی قدیم) رذیل شخص جو کسی دولت مند شخص کے زیر سایہ ہو ؛ کمین پرجا ۔ (۲) حاشیہ نشیں ؛ ہاں میں ہاں ملانے والے ۔ (۳) تابع ؛ ماتحت ؛ اسامی ۔ (٤) مؤکل ؛ گاھک ؛ مشتری ؛ منیب ۔ (٥) اسامی ؛ گاھک ۔

Clientage : (n) مؤکلی ؛ اسامی پن ؛ مؤکلوں کی جماعت ۔

Clientelage : (n) دیکھو Clientage

Clientele : (n) [L."clientela"] (۱) متعلقین ؛ نوکر چاکر ؛ خدم حشم ۔ (۲) گاھک ؛ مرجوعہ ۔ (۳) مریدان ؛ پیروان ۔ (٤) قانون داں اور ڈاکٹروں کا پیشہ ورانہ رشتہ ۔ (٥) حمایتیوں کی جماعت ۔

Clientless : (a) بے مؤکل ؛ بے گاھک ۔

Clientry : (n) دیکھو clientele

Clientship : (n) مؤکلی ؛ اسامی پن ۔

Cliff : (n) [OTeut.] (۱) ڈھلواں ؛ چٹان ؛ سرا زیری ۔ (۲) کوئلہ کی پرت کے اوپر یا درمیانی پتھریلے طبقے ۔

Cliffed : (a) ڈھلواں دار ؛ چٹان دار ۔

Cliffsman : (a) مشاق چڑھنے والا ۔

Cliffy : (a) ڈھلواں دار ؛ ڈھلواں ؛ عمودی ۔

Clift / Cleft : (n) شگاف ؛ دیکھو cliff

Clifted : (a) شگاف دار ۔

Clifty : (a) دیکھو Cliffy

Climacteric / Climacterical : (a) [Gr."klimakter"] مہلک ؛ نازک ؛ اھم ؛ (عضویات و طب) زمانہ انحطاط میں واقع ہونے والا ؛ بڑھاپے کا ؛ ضعیفی کا ؛ بحرانی ۔

Climacteric / Climacterical : (n) (۱) زندگی کا اھم زمانہ ؛ عمر کا انقلابی دور ۔ (۲) (مجازاً) نازک لمحہ ۔

Climacteric disease : (n) بڑھاپے کی ایک نا قابل تشخیص بیماری جس میں ناتوانی اور بے خوابی وغیرہ ہو جاتی ہے ۔

Climacteric year / Grand climacteric: (n) تریسٹھواں سال ۔

Climactic : (a) [f.CLIMAX] اوج سے متعلق : اوجی : منتہائی : عروج سے متعلق ۔

Climactically : (adv) انتہائی طور پر ۔

Climatal : (a) آب و ہوا سے متعلق : موسم سے متعلق ۔

Climate : (n) [Gr."klima"] (۱) آب و ہوا : ناحیہ : سرزمین ۔ (۲) کسی خاص عہد یا طبقہ کا مزاج : نقطۂ نظر اور ماحول ۔

Climatic/-al : (a) موسمی آب و ہوا : آب و ہوا کے متعلق ۔

Climatic risk : (n) ( تجارت ) موسمی جوکھم : آب و ہوائی خطرہ ۔

Climatically : (adv) موسمی لحاظ سے : باعتبار موسم ۔

Climatography : (n) آب و ہوا کا مطالعہ اور بیان ۔

Climatologic /-al : (a) موسمیاتی : آب و ہوا شناسی سے متعلق ۔

Climatologically : (adv) موسمیاتی طور پر : آب وہوا شناسی سے ۔

Climatologist : (n) ماہر موسمیات : آب و ہوا شناس ۔

Climatology : (n) آب و ہوا شناسی : موسمیات ۔

Climatotherapy : (n) تغیر آب و ہوا کے ذریعہ علاج ۔

Climax : (n) [Gr."klimax"] (۱) تدریجی ترقی : پرواز ۔ (۲) ( خطابت ) وہ صفت جس میں ہر جملہ اپنے ما قبل سے تاثیر میں بڑھا ہوا ہوتا ہے ۔ (۳) اس صفت کا انتہائی درجہ ۔ (٤) عروج کمال : انتہا : منتہائے کمال : اوج : سر : راس : عروج ۔ (٥) مرکز دلچسپی ۔ (٦) کسی خاص عہد میں تعدنی روایت کا انتہائی عروج ۔ (۷) کسی خاص مقام یا ناحیہ میں نباتیات کے رشد و نمو کے امکان کا آخری درجہ ۔ (۸) سن ایاس : حیض کا بند ہو جانا ۔ (۹) ہیجان شہوت کی انتہا : ہزۃ الجماع ۔

Climax : (v) کمال کو پہنچانا ۔

Climb : (v) [OE."climban"] (۱) چڑھنا : پھلانگنا : اوپر جانا : ہاتھوں چڑھانا ۔ (۲) بلند ہونا : چڑھنا ( سورج کا ) : چڑھانا ۔ (۳) کوشش سے جاہ ، مرتبہ، اخلاق وغیرہ میں ترقی کرنا : کوشش سے اوپر چڑھنا ۔ (٤) (بیل کا) درخت کی شاخ وغیرہ کے سہارے چڑھنایا چڑھانا ۔ (٥) اوپر کی طرف چڑھاؤ ہونا ۔ (٦) بتدریج بڑھنا ( قیمتوں وغیرہ کا ) ۔ (۷) جلدی میں یا مشکل سے کپڑا پہننا یا اتارنا ۔

Climb : (n) چڑھائی : چڑھان : صعود ۔

Climb down : (v) نیچے اترنا : بلند پروازی چھوڑ دینا : اعتدال پر آجانا ۔

Climbable : (a) چڑھے جانے کے لائق : جس پر چڑھائی ہو سکتی ہو ۔

Climber : (n) (۱) چڑھنے والا ۔ (۲) چڑھنے والی بیل ۔ (۳) ایک قسم کا چڑھنے والا پرندہ جس کی دو انگلیاں سامنے ہوتی ہیں اور دو پیچھے ۔ (٤) بلند درختوں کی شاخیں کاٹنے والا ۔ (٥) جوتے کی میخیں جو درخت یا پہاڑوں وغیرہ پر چڑھنے میں مدد دیتی ہیں ۔

Climbing : (n) چڑھائی : چڑھنے والا : کمند خیز ۔

Climbing iron : (n) جوتے کی میخیں جو درخت، پہاڑ وغیرہ پر چڑھنے میں مدد دیتی ہیں ۔

Climbing perch : (n) ایک چھوٹی ہندوستانی مچھلی ۔

Clime : (n) [Gr."klima"] (۱) اقلیم : دیار : دیس : ملک ۔ (۲) فضا : دیکھو Climate

Clinamen : (n) [L.] جھکاؤ : پیچ : خم ۔

Clinandrium : (n) [Gr."kline+andr-"] زیر پناہ : تخم دان ۔

Clinanthium / Clinanthus : (n) [as prec.+Gr."anthos"] کرسیہ ۔

Clinch : (n) [Var. of CLENCH] (۱) میخ یا قبضہ وغیرہ سے مستحکم کیا ہوا جوڑ ۔ (۲) (بحری) رسی میں ایک خاص گرہ ۔ (۳) مضبوط پکڑنے والی چیز : محکم بندش ۔ (٤) جوڑ ۔ (٥) تجنیس : ذو معنی لفظ کا مزاحیہ استعمال ۔ (٦) ہاتھا پائی : (مکہ بازی میں) گرفت ۔ (۷) (عامیانہ ) آغوش میں لینا ۔

Clinch : (v) (۱) بھینچنا ؛ مضبوط کرنا ؛ بند کرنا ؛ دبانا ۔(۲) (بحری) باندھنا ؛ کسنا ؛ گرہ دینا ؛ رسی میں ایک خاص گرہ دینا ۔ (۳) مضبوط پکڑنا ؛ مستحکم کرنا ؛ قطعی طور پر طے کرنا ؛ جیتنا ۔ (٤) ( میخ وغیرہ کا) سرا موڑ کر مضبوط کرنا ؛ جڑنا ۔

Clinch-built : (n) جڑے ہوئے تختوں کی کشتی ۔

Clinch-work : (n) تلے اوپر رکھکر جڑنے کا کام ۔

Clincher : (n) (۱) بند کرنے والا ؛ مضبوط کرنے والا ؛ پکڑنے والا ؛ مستحکم کرنے والا ۔ (۲) برھان قاطع ؛ دلیل مکتفی ؛ برھان مسکت ؛ جواب شافی ۔

Cling : (v) [OE."clingan"] (۱) لگا رھنا ؛ چمٹنا ؛ چپکنا ؛ چمٹ جانا ؛ لپٹنا ؛ پیوستہ ھونا ۔ (۲) قائم رھنا ؛ جما رھنا ؛ پابند رھنا ؛ مستقل رھنا ؛ وفا دار رھنا ؛ ثابت قدم رھنا ۔ (۳) مرجھا جانا ؛ سکڑ جانا ۔

Cling together : لگا رھنا ؛ جڑا رھنا ؛ متحد رھنا ؛ یکجا رھنا ۔

Cling : (n) (۱) چمٹنا ؛ لپٹنا ۔ (۲) مویشی کی ایک بیماری جسمیں چمڑا سخت ھو جاتا ھے اور گوشت سے چمٹ جاتا ھے ۔

Cling : (n) [Var.of CLINK] تیز بلند گونجتی ھوئی آواز ۔

Cling-clang : (n) متواتر ؛ پے در پے تیز بلند گونجتی ھوئی آواز ۔

Cling stone : (n) وہ پھل جس کی گٹھلی گودے میں سٹی رھتی ھے ؛ ایک قسم کا شفتالو ؛ آڑو ۔

Clinger : (n) چمٹنے والا ؛ چپکنے والا ؛ لپٹنے والا ؛ قائم رھنے والا ؛ پابند رھنے والا ؛ ثابت قدم رھنے والا ۔

Clinging garments : (n) چست لباس ۔

Clingy : (a) چپکنے والا ؛ چپچپا ۔

Clinic / Clinique : (n) [Gr."klinike"] (۱) (طب) جراحی اور طبابت کی عینی تعلیم جو مریض کے بستر کے پاس دی جائے ۔(۲) نجی اسپتال جہاں ڈاکٹر مریض کو بھیجتے ھیں ۔ (۳) طبی ادارہ جو کسی اسپتال سے منسلک رھتا ھے اور جہاں بیماروں کا علاج مفت یا کم قیمت پر ھوتا ھے ۔ (٤) (انتظامیہ) علاج گھر۔

Clinic : (n) [Gr."klinikos"] (۱) مریض بستری ۔(۲)وہ شخص جس کا بپتسما بستر مرگ پر ھو ۔

Clinic : (a) (۱) بستر علالت سے متعلق ۔ (۲) بستر بیمار سے متعلق ۔

Clinic Baptism : (n) بستر علالت پر دیا گیا نجی بپتسما ۔

Clinical : (a) (۱) بستر علالت سے متعلق خصوصاً اسپتال کے مریض کے بستر علالت سے ۔ (۲) بستر علالت پر دیا ھوا ۔ (۳) جراحی یا طبابت کی عینی تعلیم سے متعلق ۔ (٤) بے تعلق اور تجزیاتی ۔ (٥) ( فلسفہ و تعلیمات ) کلینکی ۔

Clinical lecture : (n) مریض کے بستر کے پاس دیا گیا لکچر ۔

Clinical medicine : (n) طب کی تعلیم جو مریض کے بستر کے پاس دی جائے ۔

Clinical surgery : (n) جراحی کی تعلیم جو مریض کے بستر کے پاس دی جائے ۔

Clinical thermometer : (n) ( کیمیا و طبیعیات ) ڈاکٹری تھرما میٹر ۔

Clinically : (adv) از روئے کلینك ؛ بے تعلقی سے ۔

Clinician : (n) عملی طبیب ؛ عملی معالج ۔

Clink : (n) [Echoic] قید خانہ ؛ حوالات ؛ زنداں ؛ محبس ۔

Clink : (n) [F. Clink,a prison in Southwark] (۱) جھنکار ؛ جھن جھن؛ جھنجھناھٹ ۔(۲) ضرب ۔ (۳) نقد ۔ (٤) ھم آھنگی ۔(٥) لمحہ ۔

Clink : (v) (۱) جھنکارنا ؛ جھنجھنانا ؛ جھنکانا ۔ (۲) موزوں کرنا ۔(۳) شدید ضرب لگانا ۔ (٤) کھٹ کھٹ کر کے چلنا ۔

Clink : (v) جوڑنا ؛ مضبوط کرنا (کانٹی، میخ یا قبضہ سے )۔

Clink-clank : (n) (۱) متواتر جھنکارنا ؛ جھن جھن کی آواز نکالنا ۔ (۲) بے معنی موزوں الفاظ ۔

Clinker : (n) [Du."klinckarerd"] (۱) زرد رنگ کی بہت سخت ولندیزی اینٹ ۔(۲) بہت زیادہ پکی ہوئی اینٹ ؛ کھنگر ؛ جھانواں ۔(۳) ان اینٹوں کا تودہ جو باہم جڑ گئے ہوں ۔ (٤) لوہے کا آکسائڈ جو بھٹی میں لوہے کو پیٹنے سے پیدا ہوتا ہے ۔(٥) خام لوہے ، کوئلے وغیرہ کی آلودگی کے پگھل جانے سے بننے والا سخت تودہ جو بھٹی میں تیار ہوتا ہے ۔(٦) کوہ آتش فشاں کے پگھلے ہوئے مادہ کا سخت تودہ ۔

Clinker : (n) [f. CLINK(v)] ( جمع میں ) زنجیر ۔

Clinker : (n) (۱) جوڑنے والا ؛ مضبوط کرنے والا ۔ (۲) جوتے کے تلے میں لگائی جانے والی گل میخ ۔ (۳) اول درجہ کا ۔ (٤) (عامیانہ) غلط سر یا خراب آہنگ ۔ (٥) فاش غلطی ۔(٦) نا کامیاب ۔

Clinkstone : چونے ؛ سلیٹ وغیرہ کی قسم کا پتھر ؛ کھنکھنا پتھر ؛ آہکی پتھر ۔

Clino- [Gr."klin-"] واصلہ بمعنی"سرا شیبی" ؛ ڈھلواں ۔

Clinobasic : (a) ترچھی شکل میں بلور بننے والا ؛ یک رخی پرتیں یا طبقے ۔

Clinodiagonal : (n) یک رخی طبقہ والے بلور کا جھکا ہوا محور ۔

Clinodiagonal : (a) مذکورہ محور کا یا اس سے متعلق ۔

Clinograph : (n) ایک آلہ جس سے کنواں وغیرہ کے عمود سے انحراف یا خمیدگی کا اندازہ لگایا جاتا ہے ۔

Clinographic : (a) بلور کی خمیدہ تصویر سے متعلق ۔

Clinoid : (a) [Gr."kline-"+-OID] (تشریحات) بستر کے مشابہ ؛ استخوان جمجمہ کے ابھار سے متعلق ۔

Clinometer : (n) شیب سنج ؛ ڈھلان کی پیمائش کا آلہ ؛ مبسوط پیما ۔

Clinometric / Clinometrical : (a) (۱) شیب سنج سے متعلق ۔ (۲) ترچھی بلوری شکل کی پیمائش سے متعلق ۔

Clinometry : (n) شیب سنجی ؛ مبسوط پیمائی ۔

Clinopinacoid : (n) [CLINO -Gr."PINKOS"] یک رخی طبقہ والے بلور کی تین سطحوں میں سے ایک جو عمودی اور جھکے ہوئے محوروں کے متوازی ہوتی ہے ۔

Clinorhombic / Clinorhomboid : (a) Clinobasic دیکھو

Clinquant : (a) [Cu."klinken"] زرق برق ؛ تڑک بھڑک ؛ زریں سلما ستارے سے آراستہ ۔

Clinquant : (n) نقلی سونا ؛ جھوٹی ٹیپ ٹاپ ؛ تڑک بھڑک ۔

Clint : (n) [OSwed."klinter"] سخت پتھر ۔

Clinty : (a) سخت پتھریلا ۔

Clio : (n) [Gr."klio"] (۱) ایک قسم کا صدف ۔ (۲) ۸٤ واں سیارچہ ۔

Clip : (v) [ OE. " Clyppan"] (۱) دبانا ؛ گھیرنا ۔ (۲) پکڑنا؛ مضبوطی سے پکڑنا ۔ (۳) بغل گیر ہونا ۔

Clip : (v) [ON."klippa"] (۱) قینچی وغیرہ سے کاٹنا ؛ کترنا ؛ چھانٹنا ؛ تراشنا ؛ قلم کرنا ۔ (۲) (سکہ کا) کنارا تراشنا ۔(۳) حذف کر دینا ؛ مختصر کر دینا ؛ کم کر دینا ؛ گھٹانا ۔ (٤) حروف چھوڑ جانا ؛ شوشے نہ دینا ۔ (٥) بازو پھڑ پھڑانا ۔ (٦) جلدی جلدی چلنا یا دوڑنا ۔ (۷) بے ایمانی سے روپیہ وصولنا ۔

To clip one's wings : پر کاٹنا ؛ بے بال و پر کر دینا ؛ مجبور اور ناچار کر دینا ۔

Clip : (n) (۱) کاٹ چھانٹ ؛ قطع برید ۔ (۲) کتری ہوئی اون کا گھان یا چنکی ۔(۳) شدید ضرب ؛ زور دار مار ۔(٤) ( جمع میں ) مقراض ۔ (٥) اخبار کا تراشہ ۔

Clip : (n) (۱) پکڑنے والا ؛ مضبوطی سے پکڑنے والا ۔ (۲) کلپ ۔(۳) جراحی میں خون بند کرنے کا وسیلہ ۔(٤) ایک قسم کا زیور ۔ (٥) بعض رائفل میں کارتوس بھرنے کا آلہ ۔

Clipped word : (n) ( لسانیات ) بریدہ لفظ ؛ مقطوع الفاظ ۔

Clipper : (n) (۱) کاٹنے والا ؛ کترنے والا ۔(۲) مقراض ؛ قینچی ؛ کترنی ۔(۳) تیز رفتار ( گھوڑا یا جہاز ) ؛ باد پا ؛ زود پا ؛ زود رو کشتی ۔ (٤) ایک قسم کا جہاز ۔ (٥) بہترین شے اپنے طرز کی ۔(٦) سکے کا کنارہ تراشنے والا ۔

Clipper built : (a) تیز رفتار جہاز کی طرح بنا ہوا ۔

Clipper ship : (n) ( تاریخ ) تیز رو جہاز ۔

Clipping : (n) (۱) کاٹنا ؛ تراشنا ؛ کترنا ۔
(۲) کترن ؛ ریزگی ؛ چھانٹن ۔

Clipping : (a) (۱) تیز رفتار ؛ تیز رو ؛ باد پا ۔(۲) قینچی سے کاٹنے والا ۔(۳) ( سوقیانہ ) اول درجہ کا ؛ اعلیٰ ۔(٤) ( کامرس ) کٹائی ؛ کترن ۔

Clipping service : (n) ( تجارت ) کلپنگ سروس ۔

Clique : (n) [F."cliquer"] (۱) جتھا ؛ گروہ ؛ فریق ؛ منڈلی ؛ چکوی ۔(۲) تحقیر اور ملامت کی ایک اصطلاح ۔(۳) (سماجیات) گٹ ۔

Social clique : ( سماجیات ) سماجی گٹ ۔

Clique : (v) گروہ بندی کرنا ؛ جتھے بنانا ۔

Cliquish : (a) جتھے بندی کا ؛ جتھے بنانے والا ؛ جتھے باز ۔

Cliquishness / Cliquism / Cliqueism : (n) اپنی ڈیڑھ اینٹ کی مسجد بنانے کی عادت ؛ جتھے بازی ؛ جتھےبندی ؛ گروہ بندی ؛ فرقہ بندی کا جذبہ ۔

Cliquey / Cliquy : (a) دیکھو Cliquish

Clis-ma-claver : (n) [Echoic] گپ بازی ؛ مہمل گفتگو ؛ فضول بکواس ۔

Clisy : ( شماریات ) کلسی ۔

Clitch : (v) [OE."clycc(e)an"] (۱) مضبوطی سے پکڑنا ؛ چسپاں رہنا ۔(۲) جمع رہنا ؛ قائم رہنا ۔

Clite : (n) سروالا ؛ ایک قسم کی گھاس جو کپڑوں میں چمٹ جاتی ھے ۔

Clitellum : (n) [mod.L."clitellae"] ( حیوانیات ) زین ؛ گدی ۔

Clitic curve : (n) ( شماریات ) کلائسک منحنی ۔

Clitoris : (n) [Gr."klitoris"] چو چولہ ؛ بظر ؛ مردانہ عضو تناسل سے مشابہ ایک عضو جو ریڑھ دار جانداروں میں ھوتا ھے ۔

Clivers : (n) cleavers کی متبادل شکل ۔

Cloaca : (n) [L."cluere"] (۱) بدر رو ؛ موری ؛ نالی ؛ گندہ نالا ۔ (۲) پرندوں اور حشرات کی وہ آنت جس میں فضلہ رھتا ھے ۔(۳) بد کاری کا اڈہ (مجازاً) ۔(٤) (حیوانیات) موری ؛ مخرج ۔

Cloacal : (a) (۱) بدر رو کا ؛ موری سے متعلق ۔
(۲) فحش باتوں یا حرکات سے متعلق ۔
( حیوانیات ) مخرجی ۔

Cloacal aperture : (n) ( حیوانیات ) موری روزن ۔

Cloacal memberance : (n) ( حیوانیات ) مخرجی غشا ۔

Cloacal maxima : (n) (تاریخ ) بڑی موری ( قدیم روم ) ۔

Cloak : (n) [med. L."cloca","clocca"] (۱) فرغل ؛ لبادہ ؛ چوغا ؛ جبہ ؛ عبا ۔ (۲) چادر یا پوشش ؛ ردا ۔(۳) ٹٹی ؛ آڑ ؛ پردہ ؛ اوٹ ؛ بہانہ ؛ حیلہ ؛ عذر ۔

Under the cloak of : کسی آڑ میں ؛ کسی بہانے سے ۔

Cloak : (v) لبادہ پہننا ؛ چھپانا ؛ پردہ ڈالنا ؛ ڈھانپنا ؛ مخفی کرنا ؛ ڈھکنا ۔

Cloak and dagger : ساز باز اور رومانی قسم کے واقعات کو بیان کرنے والا ؛ جاسوسی سے متعلق خصوصاً خفیہ ایجنٹ سے متعلق ۔

Cloak of snow : برف کی چادر ۔

Cloak and sword : ایسے قصے لکھنے والا جو اس زمانے کے امرا کے متعلق ھوں جب شمشیر زنی اور رنگین لباس عام تھے ۔

Cloak room : (n) (۱) لبادہ وغیرہ رکھنے کا کمرہ ؛ لبادہ خانہ ۔ (۲) ریلوے اسٹیشن ؛ھوٹل ؛ تھیٹر وغیرہ وہ کمرہ جہاں سامان حفاظت کے لئےرکھا جائے ؛ امانتی سامان گھر ۔

Cloaked : (a) لبادہ پہنے ھوئے ؛ چھپا ھوا یا مخفی ۔

Cloaking : (n) (۱) چھپانا ۔(۲) لبادے کا پارچہ ؛ کپڑا جس سے چوغا وغیرہ بنایا جائے ۔

Cloakless : (a) بے لبادہ ؛ بے عبا ۔

Cloam : (n) [OE."clam"] مٹی کا برتن ؛ ظروف سفالی ۔

Cloamen : (a) مٹی کے برتن کا یا اس سے متعلق ۔

Clobber : (n) [Origin unknown] (۱) ( عامیانہ ) لباس : سامان ۔ (۲) ایک قسم کی سیاہ لئی جو چمار چمڑے کے دراز یا شگاف کو بھرنے کے کام میں لاتے ھیں ۔

Clobber : (v) [Origin unknown] (۱) بے رحمی سے مارنا : مار کر کچل دینا ۔(۲) (عامیانہ) شکست فاش دینا : شدید نقصان پہنچانا ۔ (۳) ھوائی جہاز کو شدید جھٹکے کے ساتھ زمین پر لانا ۔

Clobber : (v) (۱) لباس پہننا ۔ (۲) برتن پر رنگ کاری کرنا ۔

Clobberer : (n) رفو گر : جوتے کو مرمت کرنے والا ۔

Cloche : (n) [Fr.] (۱) عورتوں کی تنگ اور چھوٹی کلاہ ۔ (۲) گلاس نما شیشہ پودوں کی حفاظت کےلئے ۔

Clocher : [F."clocher"] گھنٹا ' مینار : برج ناقوس ۔

Clochette : (n) [F.dim. of Cloche] گھنٹی نما چھوٹا زیور ۔

Clock : (n) [Of Celtic origin] (۱) گھنٹا : گھڑی ' ساعت ۔ (۲) بعض پھولوں کا روئیں دار سر ۔ (۳) ایک قسم کا تاش کا کھیل ۔ (٤) رفتار سنج : وقت سنج ۔ (٥) (انگریزی عامیانہ) چہرہ : وقت کی جدول جو بدل نہ سکے ۔

Astronomical clock : ( ریاضی ) ھیئتی گھڑی ۔

Hold the clock on : صحیح وقت کا پتا لگانا ۔

O'clock = of the clock : گھڑی کا ٹھیک وقت ۔

Round the clock : دن رات : چوبیس گھنٹا : شبانہ روز : بے انقطاع ۔

To know / Find what o'clock it is : صورت حال کو پہچاننا ۔

To turn back the clock : پیچھے جانا : ماضی کی طرف لوٹنا ۔

Clock : (n) [Origin unknown] موزے کی بغل میں یا تختہ پر ریشمی پھلور کام : موزے کی ساق پر ریشمی کام ۔

Clock : (n) [Origin unknown] بھونرے کی ایک قسم ۔

Clock : (v) (۱) صحیح وقت کا پتا لگانا : خود کار گھڑی کے ذریعہ آمد و رفت کا وقت درج کرنا ۔ (۲) کسی آلہ پر وقت ، فاصلہ رفتار وغیرہ کو درج کرنا ۔(۳) گھنٹا بجانا ۔

Clock : (v) (۱) کٹکٹانا : کٹ کٹ کرنا ۔(۲) انڈے سینا ۔

Clock face : (n) گھڑی کا چہرہ : وقت ۔

Clock-like : (a) منظم : مرتب : تھکا دینے والا ۔

Clock mechanic : (n) ( انتظامیہ ) گھڑی ساز ۔

Clock quarters : (n) گھڑی کی وہ گھنٹی جو ھر پندرہ منٹ کے بعد بجتی ھے ۔

Clock room : (n) (۱) لبادہ وغیرہ رکھنے کا کمرہ : لبادہ خانہ ۔(۲) ریلوے اسٹیشن ، ھوٹل ، تھیٹر وغیرہ کا وہ کمرہ جہاں سامان حفاظت کے لئے رکھا جائے : امانتی سامان گھر ۔

Clock tower : (n) گھنٹا مینار : گھنٹا گھر ۔

Clock vine : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Clock watch : (n) وہ گھڑی جو بجتی ھے ۔

Clock watcher : (n) وہ کام کرنے والا جس کی نظر ھر وقت گھڑی پر رھتی ھے ۔

Clock work (n) (۱) گھڑی کی یا گھڑی کی طرح کی ساخت ۔ (۲) نازک میکانکی چیز جو بہت ھی صحیح طور پر کام کرتی ھے ۔(۳) گھڑی کی طرح کا ایک آلہ جس سے کسی سنگل یا بم کو متحرک کیا جائے ۔

Clock-work : (a) (۱) گھنٹے کی طرح خود بخود حرکت کرنے والی ۔ (۲) وہ چیز جو بطور خودکار منظم اور مرتب طور پر کام کرے ۔

Clocked : (a) موزے کی ساق پر ریشمی کام بنا ھوا ۔

Clocker : (n) (۱) (گھوڑ دوڑ میں) گھوڑوں کا وقت درج کرنے والا ۔(۲) موزوں کی ساق پر ریشمی کام کرنے والا ۔(۳) انڈے پر بیٹھی مرغی ۔

Clocking hen : (n) انڈے سیتی ھوئی مرغی : انڈوں پر بیٹھی مرغی ۔

Clockless : (a) گھڑی کے بغیر ۔

**Clockwise : (adv)** ساعت دار : گھڑی کی سی چال : گھڑی کی سوئیوں کی سی حرکت یعنی دائیں سے بائیں کو ۔

**Anti-clockwise / Counter clockwise :** غیر ساعت دار یعنی بائیں سے دائیں کو ۔

**Clod : (n) [ME.var. of CLOT]** (۱) ڈھیلا : ڈلا : کلوخ : روڑا : مٹی : زمین ۔(۲) ڈھیلا سا : مٹی جیسا : زمین کی رنگت ۔ (۳) کندھے کے پاس بیل کی گردن کا موٹا حصہ ۔ (٤) ( کوئلہ کی کان ) سلیٹ سے مشابہ ایک قسم کا نرم پتھر جسکی پرت آسانی سے باریک ہو جاتی ہے ۔ (٥) ( مجازاً ) گنوار : دیہاتی : دہقانی : اناڑی ۔

**Clod : (v)** (۱) ڈھیلا بن جانا : ڈلا بن جانا ۔ (۲) ڈھیلے مارنا : ڈلے برسانا : ڈھیلا پھینکنا ۔(۳) زور سے پھینکنا ۔

**Clod-hopper : (n)** (۱) دیہاتی : دہقانی : گنوار : اناڑی : احمق ۔ (۲) ایک قسم کا بڑا بھاری بھرکم جوتا ۔

**Clod-hopperish : (a)** دہقانی : دیہاتی ۔

**Clod-hopping : (a)** ان گھڑ : گاؤدی : بے ادب : کودن : دیہاتی کے لائق : دیہات میں کام کرنے کے لائق : لٹھ ۔

**Clod-knocker : (n)** دیکھو clod hopper

**Clod-pate : (n)** احمق : بے وقوف : گاؤدی ۔

**Clod-patted : (a)** احمق : بے وقوف : گاؤدی ۔

**Clod poll / - pole : (n)** دیکھو clod-pate

**Clodded : (a)** ڈھیلا بنا ہوا : ڈلا بنا ہوا ۔

**Cloddish : (a)** ڈھیلوں کے مانند ۔(۲) احمق سا : گنوار سا : گاؤدی سا ۔

**Cloddishness : (n)** احمق پن : گنوار پن : گاؤدی پن : اناڑی پن : سفاہت ۔

**Clodlet : (n)** چھوٹا ڈھیلا ۔

**Clodly : (adv)** دیہاتی پن سے : بے حسی سے ۔

**Clof / Cloff : (n)** شگاف : درز : دراز ۔

**Cloff / Clough : (n) [Origin unknown]** دو پونڈ کی بعض اشیا میں تخفیف جو ہر تین ہنڈرڈ ویٹ میں خردہ فروشی میں وزن کم ہونے کے احتمال سے دی جاتی ہے ۔

**Clog : (n) [Origin unknown]** (۱) لکڑی کی تختی جو ٹانگ سے اس لئے باندھی جاتی ہے کہ حرکت آسانی سے نہ ہو سکے : پیکڑا : اڑ ننڈا : کلوا ۔(۲) رکاوٹ : اٹکاؤ : مزاحمت : روک ٹوک : بکھیڑا : بوجھ : بار : مانع ۔ (۳) پانوزیاں : لکڑی کےتلے کے سلیپر، جوتے : کھڑاون ۔

**Yule clog :** کرسمس کے موقع پر جلایا جانیوالا کندہ ۔

**Clog : (v)** (۱) پیکڑا ڈالنا : کلوا ڈالنا : بوجھ ہونا : بار ہونا : رکاوٹ ہونا : بوجھل کرنا : دباؤ ڈالنا ۔ (۲) روکنا : مزاحم ہونا : اٹکانا : مزاحمت کرنا ۔ (۳) ٹھونسنا : چپکنا : چمٹنا ۔ (٤) کسی شے کے ٹھس جانے ، اڑ جانے یا بھر جانے سے خلل پڑنا یا رک جانا ۔(٥) غیر متعلق جزئیات سے بھر دینا ( کسی فن پارے کو )۔(٦) دماغ یا احساسات کے عمل میں مخل ہونا ۔ (۷) کھڑاون پہننا ۔(۸) لکڑی کا تلہ لگانا ۔ (۹) لکڑی کے تلے والا جوتا پہن کر رقص کرنا ۔(۱۰) بھاری قدموں سے چلنا ۔

**Clog almanac : (n)** کلنڈر جو مربع تختے پر منبت کاری کر کے تقویم کے طور پر استعمال کیا جاتا تھا ۔

**Clog dance : (n)** وہ رقص جو لکڑی کے جوتے پہن کر ہوتا ہے: کھڑاون ناچ ۔

**Clog dancer : (n)** وہ رقاص یا رقاصہ جو لکڑی کے جوتے پہن کر رقص کرے ۔

**Clog dancing : (n)** لکڑی کے جوتے پہن کر رقص ۔

**Clogger : (n)** لکڑی کے تلے دے کر جوتا بنانے والا ۔

**Clogginess : (n)** گٹھل پن : گٹھیلا پن : چپچپا پن ۔

**Cloggy : (a)** (۱) گٹھل : گرہ دار : گٹھیلا : گانٹھ دار ۔ (۲) چپچپا : لسلسا : لیسدار ۔

**Cloison : (n) [ L."clausus"]** دھات کے وہ ٹکڑے جو منبت کاری کے مختلف حصوں کو الگ الگ کر دیتے ہیں ۔

Cloisonne : (a) [ Fr.] (۱) ( منبت کاری میں ) خانوں میں منقسم ۔ (۲) (تاریخ) مینا کاری جسمیں رنگین حصے تار سے الگ کئے گئے ہوں ۔

Cloister : (n) [ L."claustrum"] (۱) کُٹی ؛ مڑھی ؛ حجرہ ؛ خانقاہ ؛ صومعہ ؛ راھبہ ؛ راھبہ خانہ ۔ (۲) چھتہ ؛ سقف ؛ راستہ ؛ گلیاری ؛ غلام گردش ؛ رواق ۔ (۳) حصار ۔ (٤) رھبانیت ؛ رھبانی زندگی ؛ (تاریخ) حجرہ ؛ خانقاہ (عبادت گاہ کا وہ صحن جس کے چاروں طرف برآمدے ہوں ) ۔

The cloister : گوشہ نشینی ؛ عزلت نشینی ۔

Cloister : (v) حجرہ نشین کرنا ؛ خانقاہ میں رکھنا ؛ محصور کرنا ؛ احاطہ کرنا ؛ صومعہ نشین ہونا ؛ روك لگانا ؛ صومعہ بنانا ؛ خانقاہ بنانا ؛ غلام گردش بنانا ؛ مسقف راستہ بنانا ۔

Cloister gather : (n) غلام گردش سے گھرا ہوا صحن ۔

Cloisteral / Cloistral : (a) خانقاہ سے متعلق ؛ خانقاہی ؛ خانقاہ کے مانند ۔

Cloistered : (a) (۱) چھتہ دار ؛ مسقف ۔ (۲) گوشہ نشین ؛ تیاگی ؛ چلہ کش ؛ خانقاہ نشین ۔ (۳) تنگ نظر ؛ تنگ خیال ؛ معاشرے سے دور ۔ (٤) اپنے نجی معاملات میں محو ۔

Cloisterer : (n) گوشہ نشیں ؛ خانقاہ نشیں ؛ خلوت نشیں ؛ زاویہ نشیں ۔

Cloisterless : (a) بے صومعہ ؛ بے حجرہ ؛ جس میں غلام گردش نہ ہو ۔

Cloisterly : (a) خانقاہ صفت ؛ خانقاہی ؛ خلوتی ۔

Cloisterwise : (adv) خانقاہ کے طور پر ۔

Cloke : (n) Cloak کی قدیم شکل ۔

Clonic : (a) [ Gr."klonos"] تشنجی ؛ تشنج سے متعلق ۔

Clonus : (n) [ Gr."klonos"] ( مرضیات ) تشنج ؛ عضلات کی ایک قسم کی اینٹھن ۔

Cloop : (v) [ Echoic] بوتل سے کارك (کاگ) کے نکلنے کی آواز نکالنا ؛ بھك کی آواز نکالنا ۔

Cloop : (n) بوتل سے کارك نکلنے کی آواز یا اسی قسم کی کوئی آواز ؛ بھك ۔

Cloot : (n) [ ON."klo"] (۱) کُھر یا اس کا کوئی حصہ ؛ سُم یا اس کا کوئی حصہ ۔ (۲) (جمع میں) شیطان ؛ شریر آدمی ۔

Clootie : (n) (۱) چھوٹا کھر ؛ سُم یا اس کا کوئی حصہ ؛ (۲) چھوٹا شیطان ۔

Close : (a & adv) [ L."clausum"] (۱) تنگ ؛ چست ؛ کھنچا ہوا ؛ مسدود ؛ بند ؛ بستہ ؛ دم گھونٹنے والی ؛ محصور ۔ (۲) دبتی ہوئی آواز ( حروف علت کی ) ۔ (۳) خفیہ ؛ پوشیدہ ؛ چھپا ہوا ؛ راز کا ؛ گمبھیر ؛ گہرا ؛ مخفی ؛ پنہاں ؛ رمز ۔ (٤) بخیل ؛ کنجوس ؛ سُوم ۔ (٥) محدود ؛ مخصوص ۔ (٦) ممنوع ؛ زیر ممانعت ۔ (۷) کثیف ؛ سنگین ؛ ٹھوس ؛ گاڑھا ؛ کفش ؛ گنجان ؛ گھنا ۔ (۸) قریب ؛ نزدیك ؛ آمنے سامنے ؛ متصل ۔ (۹) سیدھا ؛ بے موڑ توڑ ؛ غیر پیچیدہ ؛ صاف ؛ بے اینچ پیچ ۔ (۱۰) ٹھیك ؛ صحیح ؛ کامل ؛ پورا ۔ (۱۱) مونڈن جس میں کھونٹی نہ رھے ۔ (۱۲) بال برابر کا فرق ؛ برابر ( مقابلہ میں ) ۔ (۱۳) دلی ؛ قریب قریب ؛ محرم ۔ (١٤) لگ بھگ ؛ پاس پاس ؛ تقریباً ؛ خفیہ طور پر ؛ بہت قریب ؛قرین ؛ مخفیانہ ؛ پنہاں ۔ (۱٥) گہرا ؛ عمیق ۔ (١٦) مجتمع ؛ مرتکز ؛ گہرا ۔ (۱۷) سر بہ مہر ؛ مہر بند ۔ (۱۸) عسیر الحصول ( زر و مال کا ) ۔ (۱۹) اوقاف ، خصوصاً کوما (Comma) کازیادہ استعمال ۔

To keep / lie / close : چھپ کے رھنا ؛ دب کے رھنا ؛ پوشیدہ رھنا ۔

To sail close to the wind : ھَوا کے رخ پر ؛ ھَوا کے ساتھ ۔

To shut close : مروڑ کر بستہ کرنا ۔

To stand/ sit close : نزدیك کھڑے ھونا / بیٹھنا ۔

Close : (n) [ f. as prec.] (۱) احاطہ ؛ گھیرا ؛ گھیر ؛ صحن ؛ آنگن ؛ پُر آنگن ۔ (۲) گرجا کا احاطہ ۔ (۲) مدرسے کے لڑکوں کے کھیلنے کا میدان ۔ (۳) بند گلی یا سڑك ؛ راستہ ۔

To break one's close : مداخلت بیجا کرنا ؛ کسی کے احاطے میں در آنا ۔

**Close : (n)** (۱) انجام ؛ نتیجه ؛ اختتام ؛ انتہا ؛ آخر ؛ اخیر ؛ خاتمه ؛ دست بدست لڑائی کی دھکا پیل ؛ گھمسان ۔ (۲) ( موسیقی ) آهنگ ؛ ( بول کا ) اختتام ۔ (۳) اتحاد ؛ اجتماع ؛ اتصال ؛ الحاق ؛ پیوستگی ۔ (٤) تعطیل ؛ وقف ۔ (٥) قیمت نہائی ۔ (٦) (رقص میں ) آزاد قدم کا سہارے والے قدم کے نزدیک آ جانا ۔ (۷) خط کے خاتمے کے تعارفی الفاظ جو نام یا دستخط سے پہلے ہوتے ہیں ۔

**Close : (v) [ L."claudere"]** (۱) بند کرنا ؛ بھیڑنا ؛ لگانا ؛ دینا ؛ موندنا ؛ میچنا ۔ (۲) ختم کرنا ؛ پورا کرنا ؛ تکمیل کو پہنچانا ؛ مکمل کرنا ؛ تمام کرنا ؛ ختم ہو جانا ؛ تمام ہو جانا ؛ چکانا ؛ طے کرنا ؛ انجام کو پہنچانا ۔ (۳) ملانا ؛ جوڑنا ؛ ملنا ؛ جڑنا ؛ چمٹنا ؛ مل جانا ؛ بھڑنا ؛ بھڑانا ؛ لپٹنا ؛ متصل ہونا ؛ متحد ہونا ؛ قریب آنا ؛ بہت ہی نزدیک آ جانا ؛ نزدیک ہونا ؛ نزدیک کرنا ۔ (٤) اتفاق کرنا ؛ ماننا ؛ تسلیم کرنا ؛ منظور کرنا ؛ قبول کرنا ؛ راضی ہو جانا ۔ (٥) روکنا ؛ مسدود کرنا ؛ مانعت کرنا ؛ محصور کرنا ؛ احاطه کرنا ؛ مقابله میں شریک ہونا ۔ (٦) انتہائی یا متوسط قیمت دینا ۔ (۷) بھرنا ۔ (۸) ضرب سے، نشانے سے، نظر سے اڑ میں ہو جانا ۔ (۹) گتھ جانا ؛ گتھم گتھی کرنا ۔

To close its door : دروازه بند کر دینا ؛ کام یا کاروبار ختم کر دینا ۔

To close one's days : مرنا ؛ انتقال کرنا ؛ آخیر کرنا ۔

To close one's eyes : قصداً چشم پوشی کرنا ۔

To close the books : چنده لینا بند کر دینا ۔

To close the door : مفاهمت کی راه بند کر دینا ؛ غیر مصالحانه رویه اختیار کرنا ۔

To close the ranks : صفوں کا پاس پاس ہو جانا یا بھڑنا ۔

To close the shoe : جوتے کے اوپری حصے کو ملانا ۔

**Close air : (n)** گھٹی ہوئی ہوا ؛ بند ہوا ۔

**Close analysis : (n)** دقیق تحلیل ؛ غائر تجزیه ۔

**Close argument : (n)** دلیل قاطع ؛ برهان قاطع ؛ جید استدلال ۔

**Close at hand :** نزدیک ۔

**Close attention : (n)** گہری توجه ۔

**Close bargain : (v)** ( تجارت ) بند سودا ۔

**Close bodied : (a)** چست ' بدن پر ٹھیک ٹھیک آ جانے والا ۔

**Close borough : (n)** قصبه یا شہر جس کے خلاف امتناعی حکم جاری کردیا گیا ہو ۔

**Close by / to / upon :** قریب ؛ نزدیک ۔

**Close call : (n)** بال بال بچ جانا ۔

**Close cap : (n)** چست ٹوپی ؛ مڑھی ہوئی ٹوپی ۔

**Close combat : (n)** گھمسان ؛ گھمسان کی جنگ ۔

**Close contact : (n)** ( لسانیات ) مکمل ربط ؛ بند ربط ۔

**Close contest : (n)** برابر کا مقابله ۔

**Close corporation : (n)** مخصوص شہر داری ؛ ( تجارت ) محدود بلدیه ۔

**Close cropped : (a)** گھٹی ہوئی حجامت ۔

**Close-fisted : (a)** کنجوس ؛ بخیل ؛ خسیس ؛ ممسک ۔

**Close-fistedness : (n)** کنجوسی ؛ بخالت ؛ بخل ۔

**Close-grained : (a)** باریک دانے یا مہین ریشے کا ۔

**Close-handed : (a)** (۱) کنجوس ؛ بخیل ۔ (۲) دست بدست ۔

**Close harbour : (n)** وه بندرگاه جو سمندر کے کنارے کھود کر بنائی گئی ہو ۔

**Close-hauled : (a)** ( بحری ) بادبان کے رسے اتنے نزدیک ہوں که کشتی جہاں تک ممکن ہو ہَوا کے ساتھ ساتھ چلے ۔

**Close in : (v)** (۱) احاطه کرنا ؛ گھیرنا ؛ حلقه بندی کرنا ؛ حصار کرنا ؛ محاصره کرنا ۔ (۲) قریب آنا ؛ نزدیک آنا ۔ (۳) بتدریج چھوٹا ہونا ( دنوں کا ) ۔

**Close-knit : (a)** (۱) گہرے سماجی اور ثقافتی رشته سے باهم متحد ۔ (۲) منطقی اور مستحکم طور پر باهم مربوط ۔

Close-lipped : (a) خاموش ؛ لب بستہ ۔

Close-minded : (a) ضدی مزاج ۔

Close-mourning : (n) گہری سوگواری ؛ شدید غم ۔

Close-mouthed : (a) دہن بستہ ؛ گفتگو میں محتاط ۔

Close-off : (v) (۱) علاحدہ کرنا ؛ گوشہ میں ڈالنا ۔ (۲) بہاؤ کو بند کر دینا ۔

Close of the year : ( انتظامیہ ) اختتام سال ۔

Close on : (prep) بہت کم وقت میں یا فاصلہ میں ۔

Close order : (n) گنجان صف بندی ۔

Close out : (n) (۱) الگ کر دینا ؛ مستثنی کر دینا ۔ (۲) تمام مال کو رعایتی قیمت پر فروخت کر دینا ۔ (۳) ختم کر دینا ۔

Close prisoner : (n) سخت نگرانی میں قیدی ۔

Close quarters : (n) (۱) متصل مڈبھیڑ ۔ (۲) ( مجازاً ) دشمن سے مڈبھیڑ ۔

Close-ranked : (a) نزدیک نزدیک ۔

Close reading : (n) کسی تحریر کا بغور مطالعہ اور اور تجزیہ کرنا ۔

Close reasoner : (n) بے خلل یا جید استدلال کرنے والا ۔

Close-reef : (v) بادبان کے سارے حصوں کو لپیٹنا ۔

Close resemblance : (n) گہری مشابہت ۔

Close rolls : (n) دیکھو Clause-roll

Close scholarship : (n) مخصوص وظیفے ؛ جو وظیفہ عام نہ ہو ۔

Close season : (n) موسم جس میں کسی چیز کی ممانعت ہو مثلاً شکار وغیرہ کی ۔

Close siege : (n) سخت محاصرہ ۔

Close shave : (۱) بال برابر کا فرق ۔ (۲) خوب گھٹی ہوئی حجامت جس میں ذرا بھی کھونٹی نہ رہے ۔

Close stool : (n) پاخانہ کا ظرف ؛ جو اسٹول یا بکس میں رہتا ہو ۔

Close texture : (n) مہین بناوٹ ؛ مہین بافت ۔

Close to home : ذاتی مفاد کے قریب ۔

Close transition : (n) ( لسانیات ) بند عبوری تبدل ؛ بند تغیر ۔

Close up : (n) (۱) نزدیک سے لی ہوئی تصویر ۔ (۲) (مجازاً) حقیقی تصویر (کسی چیز کی) ۔

Close up : (v) (۱) بند ہونا ؛ مسدود ہونا ۔ (۲) پُر ہونا ؛ بھرنا ۔ (۳) جڑنا ؛ ملنا ؛ اکٹھا ہونا ۔

Close upon : (v) بند کرنا ؛ دبا یا چھپا لینا ؛ گرفت کرنا ۔

Close vowel : (n) ( لسانیات ) بند مصوتہ ۔

Close writing : (n) گنجان تحریر ۔

Closed : (a) بند ؛ بستہ ۔

Closed account : (n) ( کامرس ) بند کھاتا ۔

Closed book : (n) کوئی ناقابل فہم چیز ۔

Closed caste system : ( سماجیات ) بند ذات کا نظام ؛ بند جاتی نظام ؛ بند نظام ۔

Closed chain compound : ( کیمیا ) حلقے دار مرکب ۔

Closed circuit : (n) ( طبیعیات ) بند سرکٹ ۔

Closed contract of Insurance : ( تجارت ) بند بیمہ معاہدہ ( ناقابل تبدیلی ) ۔

Closed coretransformer : (n) ( طبیعیات ) بند کور ٹرانسفارمر ۔

Closed corporation : (n) ( تجارت ) بند کارپوریشن ۔

Closed door : (a) ( سیاسیات ) خفیہ اجلاس ۔

Closed door discounter : ( تجارت ) محدود بٹہ گھر ۔

Closed economy : (n) ( تجارت ) بند معیشت ؛ بندھی معیشت ۔

Closed electric current / circuit : (n) بند برقی رو یا دور ۔

Closed examination : (n) سخت امتحان ۔

Closed figure : (n) ( طبیعیات ) بند شکل ۔

Closed form : (n) ( طبیعیات ) بند صورت ۔

Closed fund : (n) ( تجارت ) بند فنڈ ۔

Closed interval : (n) ( ریاضی ) بند وقفہ ۔

Closed investment trust : ( تجارت ) بند راس المال ٹرسٹ ۔

Closed mortgage : (n) ( تجارت ) بند رہن : محدود رہن ۔

Closed mould : (n) ( تاریخ ) بند سانچہ ۔

Closed region : (n) ( ریاضی ) بند خطہ ۔

Closed sea : (n) ( تاریخ ) بحر ممنوعہ ۔

Closed session : (n) ( تاریخ ) بند اجلاس ۔

Closed set : (n) ( ریاضی ) بند سٹ ۔

Closed shell : (n) ( کیمیا ) مکمل خول ۔

Closed shop : (n) ( تجارت ) ( اوروں کے لئے ) بند دکان ۔

Closed shop agreement : ( تجارت ) بند دکان معاہدہ ۔

Closed society : (n) ( تاریخ ) بند سماج ۔

Closed stock : (n) =(items sold only in sets) ( تجارت ) سیٹ کا مال ۔

Closed surface : (n) ( ریاضی ) بند سطح ۔

Closed syllable : (n) ( لسانیات ) بند رکن : بند بول ۔

Closed system : (n) ( سماجیات ) محدود نظام : بند نظام ۔

Closed trade : (n) ( تجارت ) بند تجارت ۔

Closed union : (n) ( تجارت ) بند یونین ۔

Closed vowel : (n) ( لسانیات ) بند مصوتہ ۔

Closely : (adv) (۱) قریب قریب : پاس پاس ۔ (۲) پوشیدہ طور پر : مخفیانہ ۔ (۳) غور سے : دھیان سے ۔

Closeness : (n) نزدیکی : قربت ۔

Closer : (n) (۱) بند کرنے والا : خصوصاً وہ موچی جو جوتوں کے اوپری حصے کو باہم ملائے ۔ (۲) وہ چھوٹا پتھر یا اینٹ جو دیوار میں یا اینٹوں کی قطار میں آخری ہو ۔

Closet : (n) [ L."clausem" ] (۱) کوٹھری : حجرہ : کمرہ : خلوت گاہ : خلوت خانہ ۔ (۲) الماری ( چینی کے برتنوں کے رکھنے کے لئے ) ۔ (۳) پیشاب خانہ : پاخانہ : بیت الخلا : طہارت خانہ ۔

China-closet : چینی کے برتنوں کی الماری ۔

Water closet : طہارت خانہ : بیت الخلا ۔

Closet : (v) (۱) خلوت میں گفتگو کرنا : خلوت کرنا ۔ (۲) خلوت گاہ میں ملاقات کرنا ۔ (۳) کوٹھری یا حجرہ میں چھپانا : مخفی کرنا ۔

Be closeted with / together : کسی کے ساتھ سرگرم گفتگو ہونا ۔

Closet : (a) انتہائی نجی : کمرے کے لائق : غیر عملی ۔

Closet-play : (n) وہ ڈراما جو صرف پڑھنے کا ہو ۔

Closet politician : (n) ( تاریخ ) بے عمل سیاست داں ۔

Closet-strategist : (n) شیخ چلی : خیالی پلاؤ پکانے والا ۔

Closet thicket : (n) گھنی جھاڑی ۔

Closh : (n) پھولی ہوئی گردن ( مویشی کی ایک بیماری ) ۔

Closing : (a) آخری : اختتامی ۔

Closing balance : (n) ( تجارت ) آخر باقی : اختتامی باقی : ( انتظامیہ ) روکڑ باقی : سلک ( حیدر آبادی اصطلاح ) ۔

Closing entry : (n) ( انتظامیہ ) آخری اندراج ۔

Closing price : (n) ( تجارت ) اختتامی قیمت ۔

Closing stock : (n) ( تجارت ) اختتامی اسٹاک ۔

Closing time : (n) کاروبار بند ہونے کا وقت : دکان بڑھانے کا وقت ۔

Closure : (n) [ L."clausura"] (۱) بندش ؛ پابندی ؛ احاطه ؛ وسیله بندش ۔ (۲) خاتمه ؛ انتہا ؛ تعطیل ؛ بستگی ۔ (۳) دار العلوم کا بعض حالات میں بلا مباحثه فیصله ؛ کسی قانون ساز مجلس میں کسی کے حکم یا ووٹ کے ذریعه مباحثه کو ختم کر دینا ۔ (٤) کسی جماعت کا سماجی طور پر اپنے آپ میں محصور رهنا ۔ (٥) (کرکٹ) کسی اننگ کے خاتمے کا اعلان ۔ (٦) کسی جگه کو بھر کر داخله بند کر دینا ۔ (۷) کسی فیصله پر پہنچنا ۔ (۸) (صوت شناسی) وہ حد جس میں آواز ہوا کے مخرج کو مسدود کر دیتی ہے ۔ (۹) مسام دار چٹانوں کے اوپر مہین بناوٹ کی چٹان کی پرت ۔ (۱۰) کسی عمل کو روک دینا ۔ (۱۱) (نفسیات) کسی نا مکمل چیز کا اس کے حصه کو نظر انداز کرکے مکمل سمجھ لینا ؛ (فلسفه و تعلیم) سالم بینی ۔

Closure : (v) کسی قانون ساز مجلس میں حکم یا ووٹ کے ذریعه مباحثه کو ختم کر دینا ۔

Closure incomplete : (لسانیات) بندش ناقص ۔

Closure velic : (n) (لسانیات) غشائی بندش ۔

Clot : (n) [ OTeut."klutto"] (۱) انبار ؛ ڈھیر ؛ تودہ ؛ چکته ؛ دلا ؛ چکه ؛ کلوخ ؛ ڈھیلا ۔ (۲) (مجازاً) کودن ؛ غبی ؛ کند ذہن ۔ (۳) جماعت ؛ گروہ ۔

The clot : وہ خون جو جم جاتا ہے اور رقیق سے ہمیشه کے لئے الگ ہو جاتا ہے ۔

Clot : (v) (۱) چکتے بننا ؛ بسته ہونا ؛ جمنا ؛ منجمد ہونا ؛ تھکا تھکا ہونا ۔ (۲) ڈھیلا توڑ کر زمین ہموار کرنا ۔

The clot of blood : غلظت دم ؛ انجماد خون ؛ خون کا تھکّا ۔

Clotted cream : ملائی ؛ بالائی ؛ موٹی بالائی ۔

Clotted hair : چکٹے ہوئے بال ۔

Clotted nonsense : محض لغویت ۔

Clot-bur : (n) گل غافث ؛ اراقیطون ؛ بابا آدم ۔

Clot-pott / pole : (n) دیکھو Clod-pole

Clote : (n) [ OE."clate"] گل غافث ؛ اراقیطون ؛ سوسن زرد ؛ بابا آدم ۔

Cloth : (n) [ OE."clap"] (۱) پارچه ؛ کپڑا ؛ جامه ۔ (۲) اونی کپڑا ؛ کشمیرا ؛ پٹو ؛ پٹی ؛ شال ؛ پشمینه ؛ ٹاٹ ۔ (۳) پیشه ؛ دھندا (جو لباس سے معلوم ہو خاص کر پادریوں کا لباس) ۔ (٤) اسٹیج کے سامنے کا رنگین پردہ ۔ (٥) دستر خوان ۔

American cloth : امریکی کپڑا ؛ رمڑا کپڑا ؛ مارکین ۔

Cloth of gold : اطلس ؛ کمخواب ؛ زربفت ؛ سونے کے تار کا بنا ہوا کپڑا ۔

Lay the cloth : دستر خوان بچھانا ؛ میز لگانا ۔

Respect due to his cloth : کسی کے لباس کے مطابق اس کی عزت و احترام کرنا ۔

Table cloth : میز پوش ۔

The cloth : کشیش ؛ کشیش کا عہدہ ؛ اہل خرقه ۔

To cut the coat according to the cloth : آمدنی کے مطابق خرچ کرنا ؛ جتنی چادر ہو اتنا پاؤں پھیلانا ۔

Cloth binding : کپڑے کی جلد ۔

Cloth-maker : (n) اونی کپڑے بنانے والا ۔

Cloth-measure : (n) کپڑا ناپنے کا گز ۔

Cloth-paper : (n) ایک موٹا کاغذ جو اونی کپڑوں کو دبانے اور اسے مکمل کرنے کے لئے تہوں میں رکھا جاتا ہے ۔

Cloth-shearer : (n) اونی کپڑے پر روئیں اٹھاکر فاضل گھنڈی وغیرہ کاٹنے کی قینچی ۔

Cloth-worker : (n) اونی کپڑا بنانے والا ۔

Cloth-yard : (n) گز ۔

Clothe : (v) [ OE.] (۱) کپڑے پہنانا ؛ پوشاک کا انتظام کرنا ؛ کپڑے دینا ؛ کپڑے سے خبر گیری کرنا ۔ (۲) ڈھانپنا ؛ اوڑھنا ؛ ڈھکنا ۔ (۳) جہاز کا سازو سامان مہیا کرنا ۔ (٤) آراسته کرنا ۔ (٥) کمبل کا کام دینا ۔ (٦) کسی مناسب زبان میں بیان کرنا ؛ ترجمانی کرنا یا بڑھانا ۔ (۷) گھیر لینا ؛ ملفوف کرنا ۔ (۸) (قانون کی خشک ہڈیوں پر) گوشت پوست چڑھانا ؛ جان ڈال دینا ۔ (۹) بذریعه محاکات بیان کرنا ۔ (۱۰) قوت یا صلاحیت عطا کرنا ۔

Clotted-cream : (n) جمی ہوئی بالائی ۔

Clotty : (a) تھکّا بنا ہوا : جمنے والا : منجمد ہونے والا ۔

Cloture : (n) [ L."claustura"] کسی قانون ساز مجلس میں حکم یا ووٹ کے ذریعہ مباحثہ کو ختم کر دینا ۔

Clotweed : (n) غافث ۔

Clou : (n) [ Fr.] توجہ کا سب سے اہم نقطہ : خاص کشش ۔

Cloud : (n) [ OE."clud"] (۱) بادل : گھٹا : ابر : بدلی : سحاب ۔(۲) عارضی اور موہوم شے ۔(۳) غبار ، گرد یا دھوئیں وغیرہ کا بادل ۔(٤) دھندلاپن : جھائیں : دھندھلاھٹ : گدلاپن : دھند ۔ (۵) پرندوں ، کیڑوں ، سواروں کے دل بادل ۔ (٦) ھلکا اونی گلوبند ۔(۷) تاریکی : اندھیاری : ابہام ۔(۸) فکر ، غم ، رنج، تکلیف، پریشانی کی گھٹا ۔(۹) شک و شبہ : چہرے کی افسردگی ۔(۱۰) کسی شفاف شے پر سیاہ یا غیر شفاف دھبا ۔

A cloud of words : الفاظ کا ابہام : الفاظ کا گورکھ دھندا ۔

In the clouds : عام خیال میں غیر حقیقی : خیالی : مبہم ۔

Magllanic clouds : قطب جنوبی کے نزدیک دو بڑے سحابئے ۔

To blow a cloud : ( عامیانہ ) تمباکو پینا ۔

Under a cloud : معتوب : ساقط الاعتبار : معرض عتاب میں : معرض اشتباہ میں : مشکل میں ۔

Under cloud of night : رات کی تاریکی میں : شب کے اندھیرے میں ۔

Cloud : (v) (۱) گھٹا آنا : ابر چھانا : بادل آنا ۔ (۲) رنگ برنگ ھونا : گونا گوں ھونا ۔ (۳) ملول ھونا : اداس ھونا : مکدر ھونا : افسردہ ھونا : محزوں ھونا : غمگین ھونا ۔ (٤) سایہ ڈالنا : مصیبت سے افسردہ کرنا ۔ (۵) تیرہ و تار کر دینا : داغ لگانا : بدنام کرنا ۔(٦) غیر متشکل داغوں سے رنگا رنگ کر دینا یا داغدار کر دینا ۔(۷) غیر شفاف بنا دینا ۔(۸) غیر یقینی اور قابل تردید بنا دینا ۔(۹) دماغ کو پراگندہ اور غیر منطقی بنا دینا : بے حس بنا دینا ۔ (۱۰) لطافت یا پاکیزگی کو مسخ کر دینا یا خراب کر دینا ۔

Body clothes soul : جسم روح کا لباس ھے ۔

Clothed with plantation : پُر شجر : پیڑوں سے ڈھکی ھوئی ( زمین ) ۔

Clothed with righeousness : نیکی سے آراستہ : جامہ پارسائی میں ۔

Clotheface in smile : پُر تبسم چہرہ ۔

To clothe ideal in words : خیالات کو الفاظ کا جامہ پہنانا ۔

Clothes : (n) (۱) پہننے کے کپڑے : لباس : پوشاک ۔ (۲) پلنگ کی چادر : تکیوں کے غلاف وغیرہ ۔(۳) امتیازی طرز یا اسلوب : کردار : رومال ۔

Clothes bag / basket : (n) میلے کپڑوں کا تھیلا ، ٹوکری ۔

Clothes brush : (n) کپڑا صاف کرنے کا برش ۔

Clothes horse : (n) لکڑی کی الگنی جس پر کپڑے ڈال کر سکھائے جاتے ھیں ۔

Clothes line : (n) ڈوری کی الگنی جس پر کپڑے سکھانے کے لئے ڈالے جاتے ھیں ۔

Clothes moth : (n) کپڑوں کا کیڑا : کپڑا کیڑا ۔

Clothes rope : (n) دیکھو Clothes line

Clothes peg : (n) لکڑی کا کلپ جو الگنی میں لگایا جاتا ھے تا کہ کپڑے اڑ جانے سے محفوظ رھیں ۔

Clothes pin : (n) دیکھو Clothes peg

Clothes press : (n) کپڑے کی الماری : جامہ دان ۔

Clothier : (n) بُنکر : نور باف : جامہ فروش : پارچہ فروش : درزی : پوشاک ساز : اونی کپڑے بنانے والا : کپڑے کا تاجر ۔

Clothing : (n) (۱) پوشاک : ملبوس : پیرھن ۔ (۲) کپڑے پہنانا ۔(۳) پالتو جانوروں کا لباس ۔(٤) ( جہاز رانی ) بادبان ۔ (۵) استر : غلاف ۔(٦) ظاھری خصوصیات ۔

Cloth(e)less / Clotheless : (a) بے لباس : عریاں : برھنہ : بے جامہ ۔

Clotted : (a) تھکّا بنا ہوا : جما ہوا : منجمد : تھکوں سے بھرا ہوا ۔

**Cloud-assembler : (n)** بادل جمع کرنے والا ( زیس کا نام ھومر میں ) ۔

**Cloud-berry : (n)** ایک پہاڑی جھاڑی ۔

**Cloud-built : (a)** خیالی ؛ غیر حقیقی ۔

**Cloud-burst : (n)** ابر اور مینہ کا طوفان ۔

**Cloud-capt / Cloud-capped : (a)** بادلوں سے ڈھکی ھوئی پہاڑی ؛ ابر پوش پہاڑی ۔

**Cloud castle : (n)** خیالی پلاؤ ؛ خالی سیر ۔

**Cloud-compeller : (n)** (۱) بادلوں کا دیوتا ؛ اندر دیوتا ۔ (۲) بادلوں کو جمع کرنے والا ؛ سگریٹ پینے والا ۔

**Cloud-cuckoo-land : (n)** اقلیم خواب و خیال ؛ اینوپیائی تخیل کی ایک غیر حقیقی دنیا ؛ خیالی جنت ۔

**Cloud-drift : (n)** اڑتے ھوئے بادل ؛ ابر رواں ۔

**Cloud-kissing : (a)** آسمان سے باتیں کرنے والی ؛ بلند ؛ اونچی ؛ فلک بوس ؛ ابر بوس ۔

**Cloud-on-brow :** ابرو پر بل ؛ مکدر چہرہ ۔

**Cloud-rack : (n)** پھٹے پھٹے بادل ۔

**Cloud-ring : (n)** خط استوا کے دونوں جانب کچھ فاصلہ پر وہ ابر دار علاقہ جہاں سناٹا اور بدلتی ھوئی ھوائیں ھوتی ھیں ۔

**Clouded : (a)** رنگ برنگ کا ؛ گونا گوں ؛ دھندلا ؛ پراگندہ ذھن ؛ قابل اعتراض ۔

**Cloudly : (adv)** تکدر سے ؛ دھندلے پن سے ؛ اداسی سے ۔

**Cloudiness : (n)** (۱) ابر آلودگی ؛ گھٹا ۔ (۲) دھندلا پن ؛ تکدر ۔

**Cloudland / -world : (n)** (۱) وہ بالائی فضا جہاں بادلوں کا جمگھٹ ھوتا ھے ۔ (۲) خیالی عالم ؛ عالم خیال ؛ شاعرانہ تخیل کی دنیا ۔

**Cloudless : (a)** بے ابر ؛ صاف ؛ کھلا ؛ نکھرا ۔

**Cloudlessly : (adv)** صاف طور سے ؛ کھلے طور پر ؛ واضح اور روشن طور پر ۔

**Cloudlessness : (n)** مطلع صاف ھونا ۔

**Cloudlet : (n)** بادل کا چھوٹا سا ٹکڑا ؛ لکہ ابر ۔

**Cloudscape : (n)** بادلوں کا خوشنما منظر ؛ بادلوں کی تصویر ۔

**Cloudwards : (adv)** (۱) بادل کی سمت ؛ گھٹا کے رخ ۔ (۲) آرزوؤں اور ان کے حصول میں بلند ۔

**Cloudy : (a)** (۱) دھندلا ؛ غبار آلود ؛ ابر آلود ؛ بادل چھایا ھوا ؛ بادل گھرا ھوا ۔ (۲) مکدر ؛ ملول ؛ افسردہ ؛ اداس ؛ محزوں ۔ (۳) بادلوں کا یا بادلوں سے متعلق ؛ بادلوں سے بنا ھوا ۔ (٤) غیر واضح ؛ مدھم ؛ مبہم ۔ (٥) بادلوں کی طرح ھلکا ؛ سبک ۔ (٦) رنگ اور ساخت میں ناھموار ۔

**Clough : (n)** [ OE."cloh"] گھاٹی ؛ پہاڑوں میں چشمے کا راستہ ؛ کھالا ۔

**Clour : (n)** [ Origin unknown] دھپ ؛ دھول ؛ وہ ضرب جس سے سر میں تیز اٹھ جائے ؛ وار ۔

**Clour : (v)** تیز اٹھانا ۔

**Clout : (n)** [ OE."clut"] (۱) چیتھڑا ؛ پیوند ؛ تھگلی ۔ (۲) صافی ؛ پوچھن ؛ دست مال ۔ (۳) گھونسہ ؛ مُکّا ۔ (٤) کرمچ کا ھدف یا نشانہ ۔ (٥) لوھے کا پتر جو خصوصاً گھسنے سے روکنے کے دُھرے پر لگا رھتا ھے ۔

A dish clout : صافی ۔

In the clout : زد میں ۔

**Clout : (n)** [ f. as prec.] مٹی کا ڈھیلا ؛ کلوخ ۔

**Clout : (v)** (۱) پیوند لگانا ؛ پارہ دوزی کرنا ؛ تھگلی لگانا ؛ گانٹھنا ۔ (۲) گھونسا مارنا ؛ چپتیانا ؛ ڈگیانا ۔ (۳) آھنی نعل لگانا ؛ دھرے میں لوھے کا پتر لگانا ؛ جوتے میں چوڑے سر والی کانٹی لگانا ۔ (٤) کپڑے سے ڈھانکنا یا ڈھک دینا ۔ (٥) ( عامیانہ ) چوری کرنا ۔

**Clout-nail : (n)** بڑے چپٹے سر والی کانٹی ۔

**Clouted : (a)** پیوند لگا ھوا ؛ پیوند دار ۔

**Clouted : (a)** موٹی ( بالائی یا ملائی ) ۔

Clouted shoe : (n) وہ جوتا جس میں چوڑے سر والی کانٹی لگی ہو ؛ دیہاتی جوتا ۔

Clouter : (n) موچی ۔

Clove : (n) [ OE."clufu"] لہسن وغیرہ کی پوتھی یا گنٹھی ۔

Clove : (n) [ F."clou"] (١) لونگ قرنفل ۔ (٢)لونگ کا درخت ۔ (٣) Clove gilly flower کا مخفف ۔ (٤) ( جمع ) لونگ سے خوشبو دار بنایا ہوا مشروب یا شربت ۔

Clove : (n) [ Anglo- L."clavus"] پنیر اور اون ناپنے کا ایک قدیم پیمانہ جو تقریباً ٧ یا ٨ پونڈ کے برابر ہوتا تھا ۔

Clove : (n) [ DU."klove"] گھاٹی ؛ درہ ؛ ندی کا راستہ ۔

Clove : (v) لونگ کا مسالا ڈالنا ؛ پیاز وغیرہ میں لونگ لگانا ۔

Clove : (n) Cloven کا مخفف ۔

Clove : Past tense کا Cleave

Clove-bark : (n) دار چینی کے درخت کی چھال ۔

Clove-bitch : (n) ایک طرح کی گرہ ؛ بلی کے چاروں طرف کی گرہ ۔

Clove-gilly flower : (n) ایک قسم کا پھول جس میں لونگ کی خوشبو آتی ہے ۔

Clove-hook : (n) لوہے کا قبضہ ۔

Clove-pink : (n) گل میخک : گلابی رنگ کا پھول ۔

Cloven : (a) شگاف دار ۔

Cloven hoof / foot : (n) (١) شگاف دار کُھر ۔ (٢) شیطنت کی نشانی ۔

Cloven-hoofed / footed : (a) شگاف دار کُھر والا ۔

Clover : (n) [ OE."clabre","clafre"] تین پتیا گھاس ۔

To like / be in / clover : آرام و آسائش سے زندگی بسر کرنا ؛ فراغ بالی سے بسر کرنا ۔

Clover : (v) تین پتیا گھاس بونا ۔

Clover-hayworm : (n) ایک قسم کے کیڑے کا پہل روپ ۔

Clover-weevil : (n) کرم دانہ جو غلے میں رہتا ہے ؛ سونڈ والا کیڑا ۔

Clovered : (a) تین پتیا گھاس اُگی ہوئی یا چھائی ہوئی ۔

Clow : (n) [ late L."clusa"] (١) بند ؛ باندھ ؛ آب بند ۔ (٢) دریچہ ؛ باندھ کا دروازہ ؛ پانی نکالنے یا روکنے کا پھاٹک ۔

Clow (e) gilofri : (n) دیکھو Clove-gillyflower

Clown : (n) [ Of Low German origin] (١) گنوار ؛ دہقانی ؛ دیہاتی ؛ کسان ۔ (٢) جاھل ؛ اکھڑ ؛ اجڈ ؛ گاؤدی ؛ انگھڑ ؛ کندہٴ نا تراش ؛ نا تراشیدہ ؛ بے تمیز ؛ غیر مہذب ۔ (٣) مسخرا ؛ بھانڈ ؛ نقال ؛ بھاٹ ( خصوصاً سرکس وغیرہ میں ) ۔ (٤) ایک رقاص جو مضحک اور طنز آمیز رقص کیا کرتا ہے خصوصاً بھیس بدل کر ۔

Clownery : (n) مسخراپن ؛ بھانڈ پن ؛ نقالی ۔

Clownish : (a) گنوارو ؛ بد خلق ؛ بد تمیز ؛ غیر مہذب ؛ بے تمیز ؛ انگھڑ ۔

Clownishly : (adv) گنوار پن سے ؛ بد خلقی سے ؛ بد تمیزی سے ؛ اکھڑ پن سے ؛ نقالی سے ؛ بد تہذیبی سے ۔

Clownishness : (n) گنوار پن ؛ بد تمیزی ؛ بد خلقی ؛ بد تہذیبی ۔

Clownship : (n) (١) نقالی ؛ مسخرگی ؛ بھانڈ پن ۔ (٢) مضحکہ کا لقب ۔

Cloy : (v) سیر کر دینا ؛ منہ پھیر دینا ؛ جی بھر دینا ؛ چھکانا ؛ اکتا دینا ؛ بے رغبت کر دینا ؛ اگھا دینا ۔

Cloyedness : (n) سیری ؛ بے رغبتی ؛ بیزاری ۔

Cloying : (a) کسی خوبی کی اس قدر زیادتی کہ بیزاری پیدا ہو جائے ۔

Cloyless : (a) جس سے جی نہ بھرے ؛ جو سیر نہ کرے ؛ جس کا جی نہ بھرے ۔

Club : (n) [ ON."clubba"] (١) ڈنڈا ؛ سونٹا ؛ لٹھ ؛ گرز ؛ گتکا ؛ مگدر ۔ (٢) گولف کے کھیل وغیرہ کا ڈنڈا ، تھاپی ۔ (٣) (نباتیات) فراخ سر ۔ (٤) تاش کے کھیل میں پھول یا چڑیا کا رنگ ؛ پھول ؛ چڑیتا ۔ (٥) انجمن ؛ مجلس ؛ سبھا ؛ کلب ؛ بزم ۔ (٦) بندوق کا کندہ ۔ (٧) تھاپی یا ڈنڈے کی ساخت کی کوئی چیز ۔

Clubbed : (a) (۱) ڈنڈے کی شکل کا ؛ مگدر کی شکل کا ۔ (۲) مگدر کی طرح مستعمل ۔ (۳)(فوج) درہم برہم ؛ گڈ مڈ کی ہوئی فوج ۔

Clubbed rim : ( تاریخ ) موٹھ‌دار کنارا ۔

Clubber : (n) (۱) کسی انجمن کا رکن ۔ (۲) مگدر بھانجنے والا ؛ مگدر باز ۔

Clubing offer : (n) ( تجارت ) اجتماعی رعایتی چندہ یا پیش کش ۔

Clubbish : (a) (۱) مسخرا ۔ (۲) انجمن باز ۔

Clubbism : (n) نظام انجمن ؛ کلب کا نظام ۔

Clubbist : (n) فرانسیسی انقلاب کی سیاسی انجمنوں کا رکن یا حامی ؛ کسی انجمن کا رکن ۔

Clubless : (a) بے انجمن والا ؛ بے ڈنڈے والا ۔

Clubster : (n) (۱) دیکھو Club-man (۲) سمور ۔

Cluck : (n) [ Echoic] (۱) کٹ کٹ ؛ کڑ کڑ ( مرغیوں کی بولی ) ۔ (۲) (عامیانہ ) احمق آدمی ۔

Cluck : (v) کٹ کٹ کرنا ؛ کڑ کڑ کرنا ؛ کٹکٹانا یا اس طرح کی کوئی آواز نکالنا ۔

Cludder : (v) Clodder کی متبادل شکل ۔

Clue : (n) [ Var.of CLEW] (۱) کھوج ؛ نشان ؛ پتا ؛ اشارہ ؛ اتاپتا ؛ سراغ ؛ سر رشتہ ۔ (۲) سلسلہ خیالات ؛ قصہ کا سلسلہ ۔ (۳) کبھی کبھی Clew کے معنی میں ۔

Clue-line : (n) دیکھو Clew-line

Clueless : (a) بے نشان ؛ بے کھوج ؛ بے سراغ ؛ بے پتا ۔

Clumber : (n) [ f. Clumber,a seat of the Duke of Newcastle] ایک قسم کا چھوٹا کتا ؛ اسپینیل کی ایک قسم ؛ کلمبر ۔

Clump : (n) [ LG. klump"] (۱) جھنڈ ؛ کنج ؛ تودہ ؛ ڈھیر ؛ انبار ؛ گچھا ۔ (۲) جوتے کا موٹا زائد تلا ۔ (۳) سفید چونے کا پتھر ۔ (٤) ( جمع میں ) ایک قسم کا کھیل ۔

Benefit club : بیمہ باھمی ۔

Indian clubs : مگدر ؛ جوڑی ۔

Club : (v) (۱) ڈنڈے لگانا ؛ ڈنڈے سے پیٹنا ۔ (۲) بندوق کے کندے سے مارنا ۔ (۳) ملنا ؛ ملانا ؛ گڈ مڈ کرنا ؛ اکٹھا ھونا ؛ مجتمع ھونا ' مل جانا ۔ (٤) مدد کرنا ؛ اعانت کرنا ؛ فائدہ پہنچانا ۔ (٥) اپنی فوج کو گڈ مڈ کرنا ۔ (٦) متحد ھونا ؛ متفق ھونا ؛ شرکت کرنا ۔ (۷) ( جہاز رانی) لنگر ڈال کر پانی کے بہاؤ پر چلنا ۔

To club a musket : نال کو ڈنڈے کی طرح استعمال کرنا ۔

Club-foot : (n) پاؤں پھرا ۔

Club footed : (a) پاؤں پھرا ۔

Club-haul : (v) ( بحری ) رسّے کاٹ کر جہاز کو موڑنا ۔

Club-house : (n) کلب گھر ؛ انجمن کا مکان ۔

Club-land : (n) انجمن زار ؛ لندن میں سینٹ جیمس کا محلہ جہاں انجمنوں کی کثرت ھے ۔

Club-law : (n) جس کی لاٹھی اس کی بھینس ؛ ڈنڈے کی حکومت ؛ زبردستی ؛ جس کی تیغ اس کی دیگ ۔

Club-man : (n) (۱) ڈنڈے سے مسلح ۔ (۲) انجمن کا رکن ۔

Club-money : (n) انجمن بیمہ باھمی کا چندہ ۔

Club-moss : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Club-riser : (n) (۱) دیکھو Club-man (۲) سمور ۔

Club-root : (n) شلغموں میں ایک قسم کی بیماری ؛ شلغم کا کیڑا ۔

Club-rush : (n) ایک پودا ۔

Club-shaped : (a) مگدر کی شکل کا گرز نما ؛ فراخ سر ۔

Clubable / Clubbable : (a) کلب یاانجمن کی رکنیت کے لائق ؛ کلب کے قابل ؛ مردم آمیز ۔

Alignation coefficient : ( شماریات ) سر بیگانگی ۔

Differential coefficient : (۱) تفرقی شرح ۔
(۲) ( طبیعیات ) تفرقی سر ۔

Reliability coefficient : ( شماریات ) سر اعتباری ۔

Scatter coefficient : ( شماریات ) سر بکھراؤ ۔

Self-correlation coefficient : ( شماریات ) سرخود ہم رشتگی ۔

Validity coefficient : ( شماریات ) سر معقولیت ۔

Weighting coefficient : ( شماریات ) عطائے وزن ۔

Coefficient beta : (n) ( طبیعیات ) بیٹا گنک ؛ بیٹا شرح ۔

Coefficient binomial : (n) ( طبیعیات ) بائی نومیل گنک ۔

Coefficient disturbancy : ( شماریات) نمائندہ سرخلل اندازی ۔

Coefficient elasticity : ( تجارت ) لوچ کا سر ' (طبیعیات ) لچک کی شرح ؛ الاسٹیسیٹی گنک ۔

Coefficient of aberration : ( طبیعیات ) انحراف کی شرح ۔

Coefficient of acceleration : (تجارت) اسراع ؛ اسراع کا سر ۔

Coefficient of agreement : ( شماریات ) نمائندہ سر موافقت ۔

Coefficient of alienation : ( نفسیات و تعلیمات ) شرح عدم ربط ؛ ( سماجیات ) ہم شرح انحراف ۔

Coefficient of association : ( سماجیات ) ہم شرح تلازم ۔

Coefficient of concordance : ( شماریات ) نمائندہ مطابقت ۔

Coefficient of consistence : ( شماریات ) نمائندہ یگانگیت ۔

Coefficient of correlation : (نفسیات و تعلیمات) شرح ربط ؛ ( سماجیات ) ہم شرح لزوم ؛ ہم شرح ہم رشتگی ۔

Coefficient of cubical expansion : ( طبیعیات ) حجمی پھیلاؤ گنک ۔

Coefficient of determination : ( تجارت ) تعین کا سر ؛ ( شماریات ) نمائندہ سر وارفتگی ۔

Coefficient of disarray : ( شماریات ) نمائندہ سر بے ترتیب سلسلہ ۔

Coefficient of expansion : ( طبیعیات ) پھیلاؤ گنک ۔

Coefficient of friction : ( طبیعیات ) رگڑ گنک ؛ رگڑ کی شرح ۔

Coefficient of individuality : ( شماریات ) نمائندہ سر انفرادیت ۔

Coefficient of linear expansion ( طبیعیات ) خطی پھیلاؤ کی شرح ؛ طولی گنک ۔

Coefficient of mutual induction : ( طبیعیات ) باھمی تحریک گنک ۔

Coefficient of non-determination : ( شماریات ) ضرب عدم دریافت ۔

Coefficient of racial likeness : ( شماریات ) نمائندہ سر نسلی مشابہت ۔

Coefficient of skewness : ( کیمیا ) ترچھے پن کی شرح ۔

Coefficient of superficial expansion : (n) ( طبیعیات ) اوپر پھیلاؤ کی شرح ؛ ذاتی تحریکی گنک ۔

Coefficient of surface tension : ( طبیعیات ) سطحی تناؤ کا گنک ۔

Coefficient of total determination : (شماریات) نمائندہ سرکل دریافتگی ۔

Coefficient of variation : ( سماجیات ) ہم شرح تغیر ؛ ( شماریات ) نمائندہ سر اختلاف ۔

Coehorn / Cohorn : (n) [ f.Baron Coehorn,the Dutch military engineer ] (۱) (فوجی) چھوٹی توپ جس سے بم پھینکتے ہیں ۔(۲) بم پھینکنے کی چھوٹی توپ ۔

Coelacanth : (a) [ L."coelacanthus"] جوف دار ریڑھ والی مچھلی کے متعلق ۔

Coelacanthid : (n) جوف دار ریڑھ والی نسل کی ایک مچھلی ۔

Coelacanthine : (a) جوف دار ریڑھ والی مچھلی سے متعلق ۔

Coelacanthoid / Coelacanthous : (a) جوف دار ریڑھ والی نسل کی مچھلی کی مانند ۔

Coelelminth : (n) [ Gr."koelos+elminth"] آنت میں رہنے والا ایک کیڑا ۔

Coelentrata : (n) [ Gr."koelos+enteron"] (۱) ایک قسم کا جانور جس میں ہاضمہ کے لئے جوف رہتاہے اور جس کے ارد گرد وہ نالیاں رہتی ہیں جو منہ تک پہنچتی ہیں ۔ (۲) ( حیوانیات ) سیلنٹریٹا ۔

Coelenterate : (a) ایک قسم کے جانور سے متعلق جس میں ہاضمہ کے لئے جوف رہتا ہے اور جس کے ارد گرد وہ نالیاں رہتی ہیں جو منہ تک پہنچتی ہیں ۔

Coeliac : (a) [ Gr."koeliakos"] (۱) معدے سے متعلق ؛ معدی ؛ شکمی ۔(۲) ( حیوانیات ) قعری ۔

Coeliac artery : (n) وہ نلی جو پردہ٭ شکم کے پاس شریان بزرگ سے نکلتی ہے ۔

Coeliac canal : (n) وہ نلی جو معدے کے جوف سے نکلتی ہے ( چند سلولی جانوروں میں ) ۔

Coeliaco mesenteric artery : ( حیوانیات ) قعری مارساریقینی شریان ۔

Coelialone senteric : (n) ( حیوانات ) قعری مار ساریقہ ۔

Coelio - : [ Gr."koilia"] جزء کلمہ بمعنی شکم ۔

Coelio - : [ Gr."koelos"] واصلہ بمعنی جوف ۔

Coelo -: [ L."c ae lum"] واصلہ بمعنی آسمان ۔

Coelodont : (a) جوف دار دانت والا ۔

Coeloma : (n) چند سلولی جانوروں کی نسل ۔

Coelomata : (n) [ Gr."koelomat"] چند سلولی جانوروں کی اعلیٰ نسل ۔

Coelomate : (a) سلولی نسل کے جانوروں سے متعلق ۔

Coelomatous : (a) سلولی نسل کے جانور کی طرح ۔

Coelome / Coelom : (n) [ Gr."koeloma"] چند سلولی جانوروں کا شکم ۔

Coelomic : (a) چند سلولی قسم کے جانوروں کے شکم سے متعلق ۔

Coelospermous : جوف دار تخم والا ۔

Coemption : (n) [ L."coemptionem"] بازار سے حق تجارت قائم رکھنے کے لئے کسی خاص جنس کا سب مال خرید لینا ؛ ( رومی قانون ) عورت کی فرضی بکری ۔

Coemptive : (a) ایسی فروخت سے متعلق جس میں بازار سے حق تجارت قائم رکھنے کے لئے کسی خاص جنس کا سب مال خرید لیا جائے ۔

Coenaesthesis : (n) [ Gr."koenos+esthesis"] ( نفسیات ) احساس حیات ؛ جسم کے وجود کا عمومی احساس ۔

Coenenchym / Coenenchyma : (n) [ Gr."koinos+egchyma"] جانوران مرجانی کو متحد کرنے والا آھکی ڈھانچہ ۔

Coeno - : [ Gr."koenos"] واصلہ بمعنی "مشترک" ۔

Coenobite / Cenobite : [ late L."coenobita"] کسی مذہبی فرقہ کا وہ فرد یا رکن جو ایک برادری یا جماعت میں بود و باش رکھتا ہو ؛ ایسے فقرا کا ایک فرقہ جو خانقاہوں یا تکیوں میں مل جل کر رہتے ہیں ؛ خانقاہ نشینی ؛ تکیہ نشین ؛ تکیہ دار ؛ دیرنشین ؛ راہب ۔

Coenobitic /-al / Cenobitic /-al : (a) خانقاہ نشین سے متعلق ۔

Coenobitism / Cenobitism : (n) خانقاہی ۔

Coenobium / Cenobium : (n) [ Gr."koenobion"] (۱) خانقاہ ؛ تکیہ ۔(۲) ( نباتیات ) تلسی پھل ؛ ریحان ثمر ؛ چند خلیوں سے جڑا ہوا ایک ڈھانچہ ۔(۳) (حیوانیات) حیوانات ابتدائی کا مجموعہ ۔

Coenoby / Cinoby : (n) خانقاہ ؛ دیر ؛ تکیہ ۔

Coenoecium : (n) ( حیوانیات ) کثیر سلولی حشرات کی جماعت کا مشترک پوستینی نظام ۔

Coenogany : (n) شوہروں یا بیویوں کی برادری ۔

Coenosarc : (n) قصری لحم ؛ وہ مشترک حیاتی بنیاد یا لحم جو مرکب حیوان نباتی کے افراد کو متحد کرتا ہے ۔

Coenostem : ( حیوانیات ) حیوان آبی کا مشترک آهکی ڈهانچه ؛ استخوان مشترک ۔

Coenure : (n) [Gr."koenos+ura"] (حیوانیات) متعدد سروں والا کرم (جانوروں کے پیٹ کا ایک کیڑا) ۔

Coenzyme : (n) ( کیمیا ) معاون انزائیم ۔

Coenzyme pressure : (n) ( کیمیا ) چپکنے کا دباؤ ۔

Coequal : (a) برابر ؛ مساوی ؛ همسر ۔

Coequality : (n) مساوات ؛ برابری ؛ همسری ۔

Coequally : (adv) برابری سے ؛ مساویانه ؛ مساوی طور پر ۔

Coerce : (v) [L."coereere"] (۱) دبانا ؛ دباؤ ڈالنا ؛ جبر کرنا ۔ (۲) طاقت کا استعمال کرنا ؛ جبراً حاصل کرنا ۔

Coerced obedience : مجبوری کی اطاعت ؛ اطاعت مبرم ؛ نا گزیر اطاعت ۔

Coercer : (n) دباؤ ڈالنے والا ؛ مجبور کر دینے والا ؛ بجبر حاصل کرنے والا ۔

Coercible : (a) جبر پذیر ۔

Coercion : (n) (۱) جبر ؛ زبر دستی ؛ دباؤ ؛ ابرام ۔ (۲) استبدادی حکومت ؛ استبداد ۔ (۳) جسمانی دباؤ ۔

Coercion of outrage : دست درازی کا دباؤ ؛ ظلم کا دباؤ ۔

Coercionary : (a) جبری ؛ استبدادی ۔

Coercionist : (n) جابر ؛ سخت گیر ؛ استبدادی ؛ استبداد پسند ۔

Coercive : (a) جابرانه ؛ تشدد آمیز ؛ ظالمانه ؛ جبری ۔

Coercive action : (n) ( تاریخ ) جبریه کاروائی ۔

Coercive force : (n) کسی مقناطیسی اثر والی شے کی وہ فرضی قوت جو مقناطیسی یا غیر مقناطیسی ہونے میں مزاحمت پیدا کرتی ہے ۔

Coercively : (adv) جبری طور پر ؛ جبراً ؛ جبر کے ساتھ ۔

Coerciveness : (n) جابریت ؛ استبدادیت ؛ تشدد ۔

Coessential : (a) هم جوهر ؛ هم ماده ؛ هم اصل ؛ هم ذات ۔

Coessentiality : (n) اصل ؛ نوعیت ؛ جوهر ۔

Coetaneous/Coaetaneous : (a &n) [L."coaetaneus"] (۱) هم عهد ؛ هم عصر ؛ هم زمانه ؛ هم دور ؛ معاصره ۔ (۲) هم ابتدا ۔ (۳) هم سن ؛ هم مدت ؛ هم سال ۔

Coetaneously : (adv) معاصرانه ۔

Coeternal : (a) هم قدم ؛ هم ابد ۔

Coeternally : (adv) هم قدمانه ؛ هم ابدانه ۔

Coeternity : (n) هم قدمی ؛ هم ابدی ؛ هم ابدیت ۔

Coeval : (n) [L."Coaevus"] دیکھو Coetaneous

Coevality : (a) هم عهدی ؛ هم عصرانه طور پر ۔

Coevally : (adv) معاصرانه لحاظ سے ؛ هم عصرانه طور پر ۔

Coexistence : (n) (۱)هم زیستی ؛ هم وجود هونا ؛ هم بودی ؛ هم موجودیت ۔ (۲) (تاریخ) بقائے باهم ۔

Coexistent : (a) (۱) هم زیست ؛ هم وجود ؛ هم بود ۔

Coextend : (v) هم سرحد هونا ؛ هم حدود هونا ۔

Coextension : (n) (۱) اشتراك حدود ۔ (۲) ( لسانیات ) هم توسیعی ۔

Coextensive : (a) هم مکان ؛ هم زمان ؛ هم حدود ؛ هم ثغور ؛ هم وسعت ؛ ( منطق ) مساوی وسعت رکھنے والا ۔

Coextensively : (adv) هم مکانی یا هم زمانی کے لحاظ سے ؛ هم وسعت هونے کے اعتبار سے ۔

Coextensiveness : (n) هم مکانیت ؛ هم زمانیت ۔

Cofactor : (n) ( ریاضی ) هم ضربی ۔

Coffee : (n) [Arab. "qahwah"] (۱) قهوه ؛ کافی ۔ (۲) ناشتہ ؛ حاضری ۔ (۳) بن ؛ کافی کا بیج ۔ (٤) کافی کی جھاڑی ۔

Black coffee : بے دودھ کا قہوہ : کالی کافی ۔

Coffee-bean : (n) کافی کا بیج : بُن ۔

Coffee-berry : (n) قہوہ کا پھل یا بیج : تخم قہوہ ۔

Coffee-break : (n) کام کے درمیان آرام کا وقفہ جس میں قہوہ یا کوئی دوسری چیز پی جاتی ہے ۔

Coffee-bug : (n) وہ کیڑا جو قہوہ کے پودوں کو برباد کر دیتا ہے ۔

Coffee-ground : (n) قہوہ کی تلچھٹ ۔

Coffee-house : (n) قہوہ خانہ : کافی ہاؤس ۔

Coffee-mill : (n) قہوہ پیسنے کی چکی ۔

Coffee-pot : (n) قہوہ دان : قہوہ جوش ۔

Coffee-rat : (n) جنوبی ہندوستان میں پایا جانے والا ایک قسم کا چوہا ۔

Coffee-room : (n) کسی ہوٹل کا کھانے کا کمرہ ۔

Coffee-tavern : (n) قہوہ خانہ ۔

Coffee-wit : (n) قہوہ خانے کے بذلہ سنج لوگ ۔

Coffee-wood : (n) ایک سخت اور سیاہ جنگلی لکڑی ۔

Coffer : (n) [Gr."Kophinos"] (۱) خزانے کا صندوق : تجوری ۔ (۲) (جمع میں) سرمایہ : روپیہ : خزانہ ۔ (۳) ( تعمیرات ) دھنسا ہوا دلاّ ( چھت وغیرہ کا) : کسی دیوار کے اندر کا وہ خلا جہاں سنگریزے وغیرہ بھر دیئے گئے ہوں ۔ (٤) کوٹھی (پل بنانے میں) نہر کا بند ۔

Coffer : (v) (۱) خزانے میں رکھنا : خزانے کے صندوق میں رکھنا ۔ (۲) دھنسا ہوا دلاّ بنانا ۔ (۳) کان کنی ، معماری یا نجاری کے کام میں مٹی سے بھر کر ٹپکنے سے روکنا ۔

Coffer-dam : (n) کوٹھی ( پل بنانے میں ) : سر صندوقی : بند صندوقی : بستاب ۔

Coffer-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی جس کا جسم بکس نما ہوتا ہے ۔

Cofferer : (n) خزانچی ۔

Coffin : (n) [Gr."Kophinos"] (۱) تابوت : میت کا صندوق ۔ (۲) ناکارہ جہاز۔ (۳) گھوڑے کا سُم ۔ (٤) کاغذ کا ٹھونگا ۔ (۵) (طباعت ) مشین کا پھسلنے والا حصہ ۔ (٦) وہ ڈبا جس میں رکھ کر چیزیں سینکی یا پکائی جاتی ہیں ۔ (۷) (کان کنی) کچی دھات کو ایک چبوترے سے دوسرے چبوترے پر کھلےطور پر ڈھالنے کا طریقہ : دھات ڈھالنے کا کھلا طریقہ ۔

Coffin : (v) تابوت میں رکھنا : کفنانا : دفنانا : سینتنا ۔

To drive nail into one 's coffin : موت بلانا : موت کو دعوت دینا : خود اپنی موت یا تباہی کا باعث ہونا ۔

Coffin bone : (n) گھوڑے کے سم کی ہڈی ۔

Coffin-joint : (n) سم کا جوڑ ۔

Coffin-nail : (n) ( عامیانہ ) سگریٹ ۔

Coffin-plate : (n) تابوت کی تختی : لوح تابوت ۔

Coffinless : (a) بے تابوت : بے گوروکفن ۔

Coffle : (n) [Arab."qafilah"] قطار ( جانوروں یا غلاموں کی جو ایک رسی میں بندھے ہوں ) : لار : لنگنار ( عربی قافلہ ) ۔

Coffret / Cofferet : (n) [F."Coffre"] چھوٹا صندوق : چھوٹی تجوری ۔

Cog : (n) [OF."Cogue"] جہاز کی قدیم شکل جس کا پیندا چوڑا اور اگلا پچھلا مدور ہوتا تھا : چھوٹی اتھلی کشتی ۔

Cog : (n) [ME."Kogge"] (۱) دندانے : دانت (پہیے کے) ۔ (۲) Cogwheel کا مخفف ۔ (۳) ( کان کنی ) کان کی چھت کو سنبھالنے کےلئے سہارے کا کندہ : چوب بندی کا کندہ ۔ (٤) کسی چیز یا نظام کا ضروری لیکن کمتر حصہ ۔

Cog : (n) ( نجاری ) چول : سرا (کسی لکڑی کا) جو جوڑنے کے لئے کسی خانہ یا چول میں بنھا دیا جاتا ہے : کڑیوں کو جوڑنے کی چول ۔

Cog : (n) [Origin unknown] دستہ دار چوبی ظرف ۔

Cog : (v) (۱) پہیے میں دندانے بنانا ۔ (۲) پچڑ کے ذریعہ کسی چیز کو مستحکم کرنا ۔

Cogitable : (a) [L."Cogitablis] قریب القیاس ؛ قریب الفہم ؛ قابل قبول ؛ قابل ادراک ؛ قابل خیال ۔

Cogitabund : (a) [L."Cogitabundus"] غرق تفکر ؛ فکر میں محو ؛ مراقبے میں ۔

Cogitant : (a) [L."Cogitantem"] متفکر ؛ دھیانی ؛ مراقب ۔

Cogitate : (v) [L."Cogitat-"] (۱) غور کرنا ؛ سوچنا ؛ فکر کرنا ؛ خیال کرنا ؛ بچارنا ؛ اندیشہ کرنا ۔ (۲) جتن کرنا ؛ صورت نکالنا ۔ (۳) (فلسفہ) کسی شے کا تصور کرنا ۔

Cogitatio : [L.] ( کیمیا ) غور ؛ فکر ۔

Cogitation : (n) (۱) سوچ ؛ سوچ بچار ؛ تفکر ؛ فکر ؛ تامل ؛ خیال ؛ غور و فکر ۔ (۲) (جمع میں ) اندیشہ ؛ فکر ۔

Cogitative : (a) (۱) تفکراتی ؛ تصوراتی ؛ خیالی ؛ فکری ؛ فکر آمیز۔(۲) فکر ؛ اندیشہ کنندہ ؛ قوت تفکر کا حامل ؛ متفکرانہ ۔

Cogitatively : (adv) متفکرانہ ؛ متصورانہ ؛ سوچ بچار سے ؛ فکر یا تصور کے طور پر ۔

Cogitativeness : (n) سوچ بچار میں ہونا ؛ فکر یا دھن میں ہونا ۔

Cogito : (n) [L.] وہ فلسفیانہ اصول کہ انسانی وجود کا ثبوت اس کے تفکر سے ہوتا ہے ۔

Cogito ergo sum : [L.] (فلسفہ) اثبات وجود بربنائے فکر ؛ میں سوچتا ہوں اس لئے موجود ہوں ۔

Cognac : (n) [F. place name] فرانسیسی برانڈی ؛ ایک قسم کی شراب ؛ کنیاک (فرانس کا ایک شہر )۔

Cognate : (a) [L."Cognatus"] (۱) قرابت دار ؛ رشتہ دار ؛ ہم اصل ؛ ہم جد ؛ نسبتی ؛ ہم نسل ؛ ہم مصدر ؛ ہم ریشہ ۔ (۲) ( لسانیات ) ہم اصل ؛ ہم خاندان ؛ متجانس ؛ ہم جنس ۔

Cognate : (a) (۱) (رومی قانون) خونی رشتہ دار ؛ خاندانی رشتہ دار ۔ (۲) ( اسکاٹش قانون) ماں کی طرف کا رشتہ دار ۔ (۳) ( کلمہ ) متجانِس ۔

Cognate accusative : (n) (۱) (نحو) مفعول مطلق ؛ ہم مصدر مفعول ۔(۲) دیکھو Cognate object

Cog : (v) شہتیر کو جوڑنا یا چول بٹھانا ۔

Cog : (v) [Origin unknown] پانسے بناکر یا گونتھ کر پھینکنا (عیاری سے) ؛ عیاری سے پانسے پھینکنا ۔

To cog a die or the dice : پر فریب طور پر پانسوں کی چال پر گرفت رکھنا ۔

Cog : (v) ہتھوڑے سے پیٹ کر لوہے کو ٹھوس بنانا ۔

Cog-wheel : (n) دندانہ دار چکر ؛ دندانہ دار پہیا ؛ دنتیلا پہیا ۔

Cog-wood : (n) جمائیکا کا ایک درخت جس کی لکڑی سخت ہوتی ہے ۔

Cogency : (n) معقولیت ؛ دلنشینی ؛ ( جمع میں ) قائل کرنے والی بحث ۔

Cogenial / Cogenite : (a) ؛ موافق ؛ مناسب (حال ) ؛ پسندیدہ ؛ خوشگوار ۔

Cogent : (a) [L."Cogentum"] معقول ؛ دل نشیں ؛ قوی ؛ دل لگتی ہوئی ( دلیل یا حجت ) ؛ قائل کن ؛ پسندیدہ ۔

Cogently : (adv) معقول یا دلنشیں طور پر ۔

Cogged : (a) دندانہ دار ؛ دندانہ دار پہیے والا ۔

Cogged wheel breathing /rhythm : (طب) اکھڑی اکھڑی سانس ۔

Cogged : (a) (۱) بے ایمانی سے متاثر کیا ہوا ۔(۲) ( پانسے کے لئے ) گونتھا ہوا پانسہ ( عیاری سے )۔

Cogger : (a) دھوکا دینے والا ؛ خوشامدی ؛ چاپلوس ۔

Coggle : (n) [Echoic] (۱) پانی سے گھسا ہوا گول پتھر ۔ (۲) دیکھو Cobble

Coggle : (v) لڑکھڑانا ۔

Coggly : (a) لرزاں ؛ متزلزل ؛ ناپائدار ؛ غیر ثابت ؛ غیر مستحکم ۔

Cogie / Coggie : (n) [f. COGUE] لکڑی کا چھوٹا پیالہ یا اس کے اندر رکھی چیزیں ۔

Cognizance /-sance : (n) [OF."Conis(s)ance"] (۱) وقوف : علم : آگہی : دائرہ مشاہدہ ۔ (۲) قانونی اختیار کا استعمال : اختیار سماعت ۔ (۳) امتیازی علامت : امتیازی نشان (طرہ، مارکہ وغیرہ) ۔ (٤) (تاریخ) قابل سماعت : قابل دست اندازی ۔

To come (fall / lie / be) under / within / beyond / out of the cognizance : دائرہ کسی کے تعلق سے خارج ہونا : دائرہ وقوف سے باہر ہونا ' کسی کے تعلق میں ہونا ۔

To have cognizance of : علم ہونا( سرکاری طورپر ) ۔

To take cognizance of : توجہ کرنا : دھیان میں لانا : چشم پوشی نہ کرنا : متوجہ ہونا : سماعت کا اختیار ہونا ۔

Cognizant / Cognisant : (n) (۱) آگاہ : باخبر ۔ (۲) ( فلسفہ ) ذی ادراک : صاحب معرفت : ذی وقوف : صاحب اختیار یا ذمہ دار ۔

Cognize / Cognise : (v) (۱) وقوف یا ادراک رکھنا : علم رکھنا ۔ (۲) شناخت کرنا ۔ (۳) (فلسفہ) موضوع بنانا ( کسی شے کو ) ۔

Cognizee /-see : (n) (قدیم قانون ) وہ فریق جس کے حق میں جرمانہ عاید کیا جائے ۔

Cognizer /-ser : (n) ( قدیم قانون ) وہ فریق جو جرمانہ عائد کرتا ہے ۔

Cognomen : (n) [L.] (۱) گوت : نام : اژنام : نام خانوادگی ۔ (۲) عرف : لقب ۔ (۳) نام : اسم ۔

Cognominal : (a) ہم لقب : ہم عرف : عرف یا لقب سے متعلق ۔

Cognominally : (adv) ہم لقب : ہم عرف کے طور پر ۔

Cognominate : (v) [L."Cognominat-"] لقب رکھنا : عرف رکھنا : نام رکھنا ۔

Cognomination : (n) لقب : عرف : نام : لقب دینا : لقب گزاری : کنیت گزاری ۔

Cognosce : (v) [L."Cognoscere"] (۱) تحقیقات کرنا : کسی مقدمے کو عدالتی سماعت میں لانا : عدالتی طورپر کسی کی حالت کافیصلہ کرنا ۔ (۲) شناخت کرنا : علم رکھنا : وقوف یا ادراک رکھنا ۔

Cognate form : (n) (لسانیات) ہم اصل روپ : متجانس روپ ۔

Cognate object : (n) (لسانیات) ہم اصل مفعول : متجانس مفعول ۔

Cognate words : (n) (لسانیات) ہم اصل الفاظ : متجانس الفاظ ۔

Cognateness : (n) رشتہ داری : قرابت داری : ہم اصلی : ہم ریشی : ہم جنسی ۔

Cognatic : (a) رشتہ داری سے متعلق : قرابت مندی کا : متجانس ۔

Cognatic import : (n) (لسانیات) اصل مفہوم : متجانس مفہوم ۔

Cognation : (n) رشتہ داری : نسبتی تعلق : ہم اصلیت : ہم خاندانی ( زیادہ تر لسانیات میں ) : ہم ریشگی : ہم جنسیت : مناسبت : مشابہت ۔

Cognition : (n) [L."Cognitionem"] (۱) (فلسفہ) وقوف : ادراک : احساس : گیان : آگاہی : عرفان : علم : معرفت : دانش ۔ (۲) (قانون) قانونی اختیار کا استعمال اختیار سماعت ۔

Discursive cognition : (فلسفہ) استدلالی وقوف ۔

Inter-subjective cognition : (فلسفہ) بین موضوعی وقوف ۔

Cognitional : (a) ادراکی : وقوفی : احساسی : علمی : گیان کے متعلق : عرفانی ۔

Cognitive : (a) (۱) باوقوف : گن گیان والا : علم رکھنے والا : واقف : شناسا : دانشمند : عارف ۔ (۲) ( فلسفہ ) وقوفی ۔

Cognizable/-isable : (a) (۱) قابل فہم : قابل ادراک ۔ (۲) قابل شناخت ۔ (۳) قابل سماعت عدالت : اندرونِ اختیارات عدالت ۔

Cognizable offence : (n) جرم قابلِ سماعت عدالت : وہ جرم جس کے لئے پولیس افسر بغیر پروانہ گرفتاری کے گرفتار کرلے ۔

Cognizably : (adv) بظاہر : محسوس طریقہ پر : قابل سماعت طریقہ پر ۔

Cognoscence : (n) علم ۔

Cognoscente : (n) [L."Cognoscentem"] دقیقہ شناس ؛ نکتہ رس ؛ جاننے والا ؛ کسی موضوع پر کامل گرفت رکھنے والا ۔

Cognoscendum : (n) (فلسفہ) نظریہ وقوف ۔

Cognoscibility : (a) علم کا امکان ۔

Cognoscible : (a) ممکن العلم ؛ جاننے کے لائق ۔

Cognoscitive : (a) آگاھی رکھنے والا ؛ آگاھی کی قوت رکھنے والا ۔

Cognoscitively : (a) آگاھی رکھنے والے کے لحاظ سے ؛ اندیشناکی سے ۔

Cognovit : (n) [In full "Cognovit actionem"] (قانون) اقبال دعوی ۔

Cogradation : (n) ( شماریات ) هم درجه بندی ۔

Coguardian : (n) مشترک سر پرست ۔

Cogue / Cog : (n) [Etym. unknown] لکڑی کا پیالہ ۔

Cogueful / Cogful : (n) پیالہ بھر ۔

Cohabit : (v) [L."Cohabitare"] (۱) میاں بیوی کی طرح رھنا ؛ هم خواب هونا ؛ هم بستر هونا ؛ مباشرت کرنا ؛ جماع کرنا ؛ صحبت کرنا ( عموماً بے نکاھی عورت کے ساتھ ) ۔ (۲) ایک ساتھ رھنا یا هونا ۔

Cohabitant : (n) دوسروں کے ساتھ رھنے والا ۔

Cohabitation : (n) هم خوابی ؛ هم بستری ؛ جماع ؛ مباشرت ؛ صحبت ۔

Illicit cohabitation : (n) (سماجیات) ناجائز مباشرت ۔

Matrimonial cohabitation : (n) (سماجیات) ازدواجی مباشرت ۔

Coheir / Coheiress : (n) شریک میراث ؛ هم ورثه ؛ هم میراث ۔

Coheirship : (n) هم وراثت ؛ وراثت مشترکه ۔

Cohere : (v) [L."Cohaerere"] (۱) چپکنا ؛ چسپیده هونا ؛ جمنا ؛ جُڑنا ؛ وابسته هونا ؛ متحد هونا ۔ (۲) مربوط هونا ؛ یکساں هونا ( دلیل اورطرز بیان میں ) ؛ هم آهنگ هونا ؛ یک رنگ هونا ۔

Coherence / Coherency : (n) (۱) ربط ؛ وابستگی ؛ وصل ؛ ارتباط ؛ موافقت ؛ چسپیدگی ؛ پیوستگی ؛ یک رنگی ۔ (۲) ( فلسفه و نفسیات ) ربط ۔

Systenatic coherence : (فلسفه و نفسیات) باضابطه ربط ۔

Coherence theory of good : (فلسفه و نفسیات ) نظریه ربط خیر ۔

Coherence theory of truth : (فلسفه و نفسیات) نظریه ربط صداقت ۔

Coherent : (n) (۱) جما هوا ؛ چپکا هوا ؛ چسپیده ؛ جُڑا هوا ؛ ملا هوا ۔ (۲) مربوط ؛ یک رنگ ؛ یکساں ؛ قوی الحجت؛ سہل ؛ یسیرالفهم؛ سمجھ میں آنے والی بات ۔ (۳) ( تاریخ ) با ربط ۔

Coherent radiation : (n) (طبیعیات ) باربط تابانی ؛ مربوط تابانی ۔

Coherent source : (n) ( طبیعیات ) مربوط ماخذ ۔

Coherently : (adv) مربوط طورپر ؛ ربط کے ساتھ ۔

Coherer : (n) (۱) چسپنده ۔ (۲) دو دھات کے ٹکڑوں میں برقی رو کے نقص کو دور کر کے اسے بر قرار رکھنے والا آله ؛ کوهیرر ( طبیعیات ) ۔

Cohering : (a) (نباتیات) بیرونی طورسے متحد ۔

Coheritor : (n) دیکھو Coheir

Cohesion : (n) [F."Cohesion"] (۱) چسپیدگی ؛ پیوستگی ؛ اتصال ۔ (۲) کشش اتصال ؛ اتصاق ۔ (۳) قوت جاذبه ذرات ۔ (٤) ( نباتیات ) اتصال ۔

Principle of cohesion : (فلسفه و نفسیات) اصول پیوستگی ۔

Social cohesion : (سماجیات) سماجی پیوستگی ۔

Cohesive : (a) (۱) چسپندہ : اتصال پذیر : مائل : متصل ۔(۲) (کیمیا) چپکنے والا ۔

Cohesively : (adv) پیوستہ طورپر : چسپیدہ ہوکر ۔

Cohesiveness : (n) چسپیدگی : پیوستگی ۔

Cohibit : (v) [L. "Cohibit-","Cohibere"] روکنا : منع کرنا : محدود کرنا ۔

Cohibition . (n) رکاوٹ : روک : ممانعت : انسداد ۔

Cohobate : (v) [L."Cohobatus"] (قدیم کیمیا) دوبارہ تقطیر کرنا ۔

Cohorn : (n) دیکھو Coehorn

Cohort : (n) [L."Cohortem"] (۱) (قدیم روم ) رومی فوج کا ایک دستہ ۔(۲) فوج کا دستہ ۔ (۳) مجمع : گروہ ۔(٤) ( نباتیات، حیوانیات) دستہ (متعلق بجماعت بندی ) ۔(۵) شریک جرم : پیرو : طرفدار : ساتھی : ساجھی ۔

Cohortation : (n) وعظ : نصیحت : مواعظ ۔

Cohortative : (a) وعظ : نصیحت سے متعلق ۔

Cohortative mood : (لسانیات) ترغیبی طور : اعتناب : استقرار ( فعل کا )۔

Cohosh : (n) [The Indian name] ایک قسم کا امریکی پودا جس سے دوا تیار ھوتی ھے ۔

Cohow / Cahow / Cohoo : (n) ( Kahu) [From its cry] برمودہ کا ایک پرندہ جو اب تقریباً ناپید ھے ۔

Cohuna skull : (n) ( تاریخ ) کوھونا کھوپڑی ۔

Cohune : (n) کھجور کے درخت کی ایک قسم جو پنڈورا میں پائی جاتی ھے ۔

Coif : (n) [L."Cofea"] (۱) ایک قسم کی ٹوپی : کنٹوپ ۔ (۲) ایک سفید ٹوپی جو انگلستان کےوکلاء پہنا کرتے تھے : قانون داں کا عہدہ ۔ (۳) ( تاریخ ) کلاہ خود ۔ (٤) عورتوں کی چست ٹوپی ۔(۵) نم گیاہ کا برقع ۔ (٦) بال بنانے کی وضع : مانگ پٹی ۔

Coif : (v) کنٹوپ سے چھپانا : قانون داں کی ٹوپی پہننا : بال سنوارنا ۔

Coiffeur / Coiffeuse : (n) [Fr.] بال سنوارنے والا : مشاطہ : مشاطہ ۔

Coiffure : (n) [Fr.] (۱) بال بنانے کی وضع : آرائش گیسو : کلاہ ۔ (۲) (تاریخ) مانگ پٹی کا طریقہ : بال بنانے کی وضع ۔

Coign / Coigne : (n) [archaic form of Coin, QUOIN] (۱)گوشہ ۔ (۲) دو دیواروں کے بیچ نکلا ھوا پتھر : سنگ زاویہ ۔(۳) (طباعت میں ) پچڑ ۔

Coign of vantage : نظارہ گاہ : دیدبان : وہ جگہ جہاں سے کوئی چیز صاف دکھائی دے ۔

Coigne /Coigny : (n) آئرستان کے سردار جو اپنی رعیت سے سپاھیوں کے کھانے پینے کیلئے رقم وصول کرتے تھے ۔

Coil : (v) [OF."Coillir"] (۱) کنڈل بنانا : اینڈوی بنانا : کنڈلیاں بنانا ۔(۲) سانپ کی طرح سے چلنا : بل کھانا : بل کھاتے ھوئے چلنا ۔

Coil : (n) (۱) لچھا : گولہ : پنڈا : انٹی ۔(۲) گھونگر : مرغولہ ۔(۳) کنڈل : کنڈلی : حلقہ حلقہ : کوائل ۔(٤) ( بندوق‌سازی) لوھے کا وہ چھڑ جو کنڈل بناکر نلکی میں تبدیل کردیا جاتا ھے ۔

Exploring coil : (طبیعیات ) کھوج کنڈلی ۔

Field coil : (طبیعیات ) فیلڈ کنڈلی ۔

Impedance coil : (طبیعیات ) عداوتی کوائل ۔

Induction coil : (طبیعیات ) تحریکی کوائل ۔

Magnetizing coil : (طبیعیات ) مقناؤ کوائل ۔

Reactance coil : (طبیعیات ) نا اھلیت کوائل ۔

Search coil : (طبیعیات ) کھوج کوائل ۔

Single turn coil : (طبیعیات ) یکپھیری کوائل ۔

Coil : (n) (۱) شوروشغب : گڑبڑ : ابتری : آشوب ۔ (۲) امور دنیوی۔

Mortal coil : امور دنیوی۔

To keep a coil : شورو شغب کرنا ۔

Coil : (n) [Etymology not clear ] پیال کا انبار ۔

Coil-winder : (n) (انتظامیه) لچھا ساز ؛ مرغولہ ساز ۔

Coiled : (a) (لسانیات) مرغولہ دار ۔

Coin : (n) [L."Cuneum"] (۱) سکہ ۔ (۲) روپیہ ۔ (۳) زر ؛ پیسہ ۔ (٤) رقم ۔ (۵) دو دیواروں کے بیچ میں نکلا ہوا پتھر ۔

Base coin : (تجارت) ناقص سکہ ؛ خراب سکہ ؛ کھوٹا سکہ ۔

Counterfeit coin : (تجارت) نقلی سکہ ؛ جعلی سکہ ۔

Debased coin : (تجارت و معاشیات) گھٹیا سکہ ۔

Defaced coin : (معاشیات) کھوٹا سکہ ؛ چہرہ مٹا سکہ ۔

Drilled coin : (تجارت) سوراخ دار سکہ ۔

False coin : (۱) سکہ قلب ؛ جعلی سکہ ؛ کھوٹا سکہ ۔ (۲) دھوکے کی چیز ؛ جعلی شئے ۔

Full bodied coin : (تجارت) پوری مالیت کا سکہ ۔

Garbed coin : (تجارت) گھسا پٹا سکہ ۔

Gold coin : (تجارت) سونے کا سکہ ۔

Minor coin : (تجارت) چھوٹا سکہ ۔

Silver coin : (تجارت) چاندی کا سکہ ۔

Small coin : دیکھو Minor coin

Standard coin : (تجارت و معاشیات) معیاری سکہ ۔

Subsidiary coin : (تجارت) ضمنی سکہ ؛ ذیلی سکہ ؛ معاون سکہ ۔

Token coin : (تجارت و معاشیات) علامتی سکہ ۔

To pay one in his own coin : جیسے کو تیسا ؛ ترکی بہ ترکی ۔

Uncurrent coin : (تجارت) غیر چالو سکہ ۔

Coin : (v) (۱) سکّہ ڈھالنا ، بنانا یا ضرب کرنا ۔ (۲) دھات کو سکّے میں تبدیل کرنا ۔ (۳) دماغی قوت سے روپیہ پیدا کرنا ۔ (٤) ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ گھڑنا ؛ نکالنا ؛ بنانا ؛ پیدا کرنا ؛ لفظ وضع کرنا ۔

Coin : (v) (۱) سکّہ مہیا کرنا ۔ (۲) دو دیواروں کے بیچ پتھر لگانا ۔

To coin money : (عامیانہ) روپیہ بنانا ۔

Coin examiner : (n) (تجارت) سکّہ جانچ کنندہ ؛ سکّہ پڑتالیا ۔

Coin expert : (n) ( انتظامیہ ) ماہر سکّہ جات ۔

Coin hoard : (n) ( تاریخ ) سکّوں کا ذخیرہ ۔

Coinage : (n) [OF."Coinaige"] (۱) سکّہ ڈھلائی ؛ ضرب سکّہ ۔ (۲) سکّے ۔ (۳) رائج الوقت سکّے ۔ (٤) اختراع ؛ ایجاد ؛ گھڑے ہوئے الفاظ ؛ من گھڑت ۔ (۵) (تجارت ) سکّہ سازی ؛ تسکیک ۔ (٦) ( لسانیات ) وضع ۔

Decimal coinage : عشاری سکّے ۔

Free coinage : (معاشیات) آزاد سکّہ سازی ؛ ( تجارت ) مفت سکّہ سازی ؛ کھلی سکّہ ڈھلائی ۔

Gratuitous coinage : (معاشیات) مفت سکّہ سازی ؛ (تجارت) بلامعاوضہ سکّہ سازی ؛ مفت سکّہ ڈھلائی ۔

Limited coinage : (تجارت و معاشیات) محدود سکہ سازی ؛ محدود سکّہ ڈھلائی ۔

Non-gratuitous coinage : (تجارت و معاشیات ) با قیمت سکہ سازی ؛ با معاوضہ سکّہ ڈھلائی ۔

Coinage account : (n) (تجارت) سکّہ سازی کھاتہ ۔

Coinable : (a) سکہ بنانے کے لائق ؛ گھڑے جانے کے لائق (الفاظ) ۔

Coincide : (v) [med. L."Coincidere"] (۱) ہم مکان ہونا ؛ ٹھیک بیٹھنا ؛ ٹھیک آنا ؛ چسپاں ہونا ؛ منطبق ہونا ۔ (۲) ہم زمان ہونا ؛ ایک ہی وقت میں واقع ہونا ۔ (۳) مطابق ہونا ؛ موافق ہونا ؛ ٹھیک ہونا ۔ (٤) متفق ہونا ؛ اتفاق رائے کرنا ۔

Coincidence : (n) (۱) انطباق ؛ ہم مکانیت ؛ ہم زمانیت ؛ ٹھیک بیٹھنا ؛ مطابقت ؛ تطابق ؛ موافقت ۔ (۲) اتفاق ؛ میل ؛ سنجوگ ؛ اتفاقی مطابقت ۔

Casual coincidence : (فلسفہ و نفسیات) بے قاعدہ انطباق ۔

Chance coincidence : ( فلسفہ و نفسیات ) اتفاقی انطباق ۔

Coincidence circuit : (n) (طبیعیات) میل سرکٹ ۔

Coincidence method : (n) (طبیعیات) میل طریقہ ۔

Coincidence rate : (n) (طبیعیات) میل شرح ۔

Coincident : (a) مطابق ؛ موافق ؛ ہم مکان ؛ ہم زمان ؛ ملتا ہوا ؛ منطبق ۔

Coincident distribution : (n) (لسانیات) تطبیقی تقسیم ۔

Coincident indicator : (n) (تجارت) اتفاق نما ۔

Coincidental : (a) مطابقی ؛ تطابقی ؛ ہم مکانی ؛ ہم زمانی ۔

Coincidentally/ Coincidently : (adv) ساتھ ساتھ ؛ اسی وقت ؛ اتفاق سے ؛ اتفاقاً ۔

Coincidation : (n) ہم نشانی ؛ ہم علامتی ؛ علامت مشترک ۔

Coined word : (n) (لسانیات) وضع کئے گئے الفاظ ؛ وضعی الفاظ ۔

Coiner : (n) (۱) سکّہ زن ۔(۲) خراب نکسالیہ ۔(۳) قلب سکّہ بنانے والا ؛ سکّہ باز ۔(٤) الفاظ گھڑنے والا ؛ الفاظ وضع کرنے والا ۔

Coinfinite : (v) مشترکًا لا محدود ۔

Coinhere : (v) باہم موجود ہونا ۔

Coinherence : (n) باہم موجودگی ؛ باہم وجود ؛ وجود مشترک ۔

Coinheritance : (n) میراث مشترکہ ۔

Coinheritor : (n) ہم میراث ۔

Coinless : (a) بے زر ؛ کنگال ۔

Coinstantaneous : (a) ہم وقت ؛ ہم زمان ؛ ہم آن ؛ ایک ہی لمحہ میں واقع ہونے والا ؛ ہم لمحہ ۔

Cointense : (a) مساوی شدت والا ۔

Cointension : (n) مساوی شدت ۔

Cointise : (n) [OF."cointe"] کوئی چیز جو بطور علامت یا نشان پہنی جائے جیسے گلوبند یا رومال وغیرہ ۔

Coir : (n) [Malayalam."Kayar"] ناریل کے ریشے جن سے رسیاں، چٹائیاں وغیرہ بنتی ہیں ؛ نارا ۔

Coistrel : (n) [MF. "coustillier"] (۱) جانبازوں ( نائٹ ) کے گھوڑوں کی رکھوالی کرنے والا سائیس یا نوکر ۔(۲) کمینہ آدمی ؛ رذیل ۔

Coition : (n) [L. "coitionem"] (۱) جماع ؛ صحبت ؛ مباشرت ؛ مجامعت ؛ بھوگ ؛ وصل ؛ وصلت ؛ مواصلت ؛ وصال ۔(۲) اقتران ۔

Coitus : (n) [L. "coitus"] دیکھو Coition

Extramarital coitus : ( سماجیات ) بیرون ازدواجی مباشرت ؛ غیر ازدواج مباشرت ۔

Premarital coitus : (سماجیات) قبل از شادی مباشرت ۔

Cojuror : (n) [Co + JUROR] شریک جیوری ۔

Coke : (n) [ME. "Coke"] پتھر کا وہ کوئلہ جس سے آنچ دیکر کاربن خارج کر دیتے ہیں اور جو لوہے کے پگھلانے میں کام آتا ہے ؛ نرکول ۔

Coke : (v) نرکول بنانا ؛ نرکول میں تبدیل ہونا ۔

Cokery : (n) نرکول بنانے کی جگہ یا کارخانہ ۔

Cokey / Cokie : (a) کوکین کھانے کا عادی ۔

Col : (n) [L. "collum"] تنگ گھاٹی ۔

Col-: واصلہ (بجائے COM-) ۔

Col-/ colo-/ coli -: واصلہ بمعنی "بڑی آنت" ۔

Cola : (n) [of African origin] مغربی افریقہ کا ایک درخت ۔

Cola : (n) Colon کی جمع ۔

Cola : (n) [L."coda","cauda"] قطار ؛ صف ؛ لائن ۔

Cola nut : (n) مغربی افریقه کے ایک درخت کا بیج جو اچار، مقوی دوا یا الکحل کے مارک کےطور پر استعمال کیا جاتا ھے ۔

Cola seed : (n) دیکھو Cola nut

Colander / Cullender : (v) [med.L."colatorium"] سوراخ کرنا ؛ چھلنی بنانا ؛ چھاننا ۔

Colander / Cullender : (n) (۱) چھلنی ؛ آنگی ؛ غربال ؛ آب کش ۔(۲) چھرا ڈھالنے کا سانچه ۔

Colation : (n) [L."colare"] صاف کرنا ؛ چھاننا ۔

Colature : (n) [late L."colatura"] (۱) چھاننا ۔(۲) چھناھوا ۔ (۳) چھلنی ۔

Colcannon : (n) [Ir. Gael."cal+ceannan"] ایک آئرستانی کھانا ، آلوگوبھی کا سالن ۔

Colchicine /Colchicia : (n) [COLCHICUM+-INE] ایک قسم کا زھریلا زرد بلوری القلی ۔

Colchicum : (n) [Gr."kolchikon"] (۱) سورنجان ؛ ایک زھریلا پودا جو زعفران کے بہت مشابه ھوتا ھے ۔ (۲) سورنجان سے حاصل ھونے والی دوا ۔

Calcothar : (a) [Arab."qolqotar"] لوھے کا سرخ آکسائڈ جس سے شیشے پر جلا کرتے ھیں ؛ قلقطار ۔

Cold : (a) [OTeut. "kaldo-z"] (۱) ٹھنڈا ؛ سرد ؛ خنک ؛ بارد ۔(۲) جو گرم نه کیا گیا ھو ؛ جو گرم کرنے کے بعد سرد ھو گیا ھو ۔(۳) بے حس ؛ بے مہر ؛ بے درد ؛ بے اثر ۔(٤) سرد مہر ؛ افسردہ ؛ نا مہربان ۔(٥) کپکپا دینے والا ؛ افسردہ کن ؛ غیر دلچسپ ؛ بے لطف ۔ (٦) (شکاریات) ھلکی خفیف بو ؛ (شکار) شکارباس ۔ (۷) (مجازاً) بےمزا ۔(۸) ارادتاً ۔ (۹) مردہ ۔(۱۰) بے ھوش ۔(۱۱) دوسرے کے رحم و کرم پر ۔(۱۲) یقینی ؛ متیقن ۔ (۱۳) (مصوری) نیلا ؛ خاکستری یا اس طرح کا رنگ ۔ (١٤) قانونی ۔(١٥) بیکار ؛ غیر چالو ۔ (١٦) (ریڈیو اور ٹیلی ویژن) بغیر موسیقی یا تفریح کا ۔(۱۷) غیراصیل ۔ (۱۸) شدید ۔(۱۹) بے ظاھری تشدد کے ۔ (۲۰) غیر جاذب حرارت زمین ۔

In cold blood : قصداً ؛ جان بوجھ کر ۔

To give the cold shoulder to : : سردمہری سے پیش آنا ؛ بد خلقی سے ملنا ؛ رکھائی سے پیش آنا ، بے رخی برتنا ۔

To throw cold water on plan : دبانا ؛ کسی کام یا منصوبے پر پانی پھیر دینا ؛ دل شکسته کرنا ؛ پست ھمت کرنا ؛ افسردہ کرنا ۔

Cold : (n) [OE"cals","ceald"] (۱) ٹھنڈا ؛ ٹھنڈک ؛ جاڑا ۔ (۲) زکام ؛ نزله ؛ سردی ؛ ھوا زدگی ۔ (۳) افسردگی ؛ نا امیدی ۔

To be left out in the cold : بے پروائی برتا جانا ؛ بےتوجہی ھونا ؛ کس مپرسی میں ڈال رکھنا ۔

Cold-abscess : (n) وہ زخم جو بغیر ورم وغیرہ کے پیدا ھو ۔

Cold bed : (n) (باغبانی) ٹھنڈا تخته ۔

Cold blast : (n) دھونکنی کی ھَوا ۔

Cold-blooded : (a) (۱) سرد خون والے (مچھلی اور دوسرے رینگنےوالے کیڑے) ؛ بلغمی مزاج ؛ ٹھنڈی مٹی ؛ بے درد ۔

Cold-blooded animal : (n) (حیوانیات) سرد خونی جانور ۔

Cold cathode tube : (n) (طبیعیات) سرد منفی ٹیوب ۔

Cold chisel : (n) ٹھنڈے لوھے کو کاٹنے والی چھنی –

Cold coil : (n) ٹھنڈی پٹی (متورم مقام پر ٹیوب میں پانی بھر کرلپیٹ دیتے ھیں) ۔

Cold colours : (n) ٹھنڈے رنگ مثلاً نیلا، خاکستری وغیرہ ۔

Cold cream : (n) نرم اور مفرح روغن (جلد اوربدن کےلئے) ۔

Cold discharge : (n) (طبیعیات) ٹھنڈا اخراج ۔

Cold-drawn : (a) بغیر گرم کئے ھوئے بیجوں سے نکالا ھوا (تیل) ۔

Cold emission : (n) (طبیعیات) ٹھنڈا خروج ۔

Cold emitter valve : (طبیعیات) سرد مخروجی والو ۔

Cold feet : (n) (عامیانه) خوف ۔

Cold finch : (n) ایک قسم کی مگس گیر چڑیا ۔

Cold-fish : (n) سرد اور بے حس آدمی ۔

**Cold-hammer : (v)** ٹھنڈے لوھے کو کوٹنا پیٹنا ۔

**Cold-hearted : (a)** قسی القلب ؛ بے رحم ۔

**Cold-heartedness : (n)** بے رحمی ؛ قسی القلبی ۔

**Cold-livered : (a)** سرد جگر ؛ سرد ؛ افسردہ دل ؛ بے جذبات ؛ بے جوش ؛ ٹھنڈی مٹی ؛ ٹھنڈی مٹی کا ۔

**Coldly : (adv)** سرد مہری سے ۔

**Cold meat : (n)** (عامیانہ) ٹھنڈا گوشت ؛ مردہ ۔

**Cold neutron : (n)** (طبیعیات) ٹھنڈا نیوٹرن ۔

**Cold-pig : (n)** (۱) ٹھنڈے پانی کے چھینٹے دیکر جگانا ۔ (۲) ٹھنڈے پانی کے چھینٹے ( کسی کو جگانے کے لئے )۔

**Cold -proof : (a)** جس پر سردی اثر نہ کرے ؛ سردی روک ؛ ٹھنڈ روک ۔

**Cold-short : (n)** کڑکیلا ٹھنڈا لوھا ۔

**Cold shoulder : (n)** بے توجھی ؛ بے اعتنائی ۔

**Cold spot : (n)** (فلسفہ و نفسیات) سرد نقطہ ۔

**Cold steel : (n)** تلوار؛ سنگین (یعنی وہ ھتھیار جو داغے نہیں جاتے )۔

**Cold storage : (n)** (۱) خنک سار جگہ جہاں چیزیں محفوظ کی جاتی ھیں ۔ (۲) ( مجازاً ) التوا ۔

**Cold turky : (n)** (۱) روکھا ؛ دو ٹوک ۔(۲) متیقن نشانہ ۔ (۳) منشیات کا یکایک ترک کر دینا ۔ (٤) بے حس ۔

**Cold war : (n)** سرد جنگ ؛ حالت دشمنی جس میں دھمکی، رکاوٹ، پروپیگنڈا ھو مگر باضابطہ جنگ نہ ھو ۔

**Cold wave : (n)** سرد لہر ؛ یکایک ٹھنڈک کا بڑھ جانا ۔

**Cold without : (n)** تلخ شراب پانی کے ساتھ؛ بغیر شکر کی شراب ٹھنڈے پانی میں ۔

**Coldblood : (n)** سرد خون ۔

Coldish : (a) ٹھنڈا سا ؛ خنک سا ؛ سرد سا ۔

Coldness : (n) (۱) سردی ؛ ٹھنڈک ۔(۲) سرد مہری ۔

Cole : (n) [L. "caulis"] ایک قسم کا کرم کلا ؛ گوبھی ( اب متروک ھے صرف بطور واصلہ ان معنوں میں آتا ھے)۔

Cole : (n) ( عامیانہ ) رقم ۔

To post the cole : رقم ادا کرنا ۔

Cole-goose : (n) دیکھو Coal goose

Cole-rake / Colrake : (n) [f."col", COAL+RAKE] خاک انداز ؛ چولہے یا بھٹی میں راکھ جھاڑنے کا ایک آلہ ؛ خاکستر کش ۔

Cole-slaw : (n) [Du."Koolsla"] کٹے ھوئے کرم کلا کا سلاد ۔

Cole-staff : (n) بھاری دستہ دار دیگ وغیرہ کے لے جانے والی لکڑی ۔

Cole-tit : (n) دیکھو Coal mouse

Colectomy : (n) [Cole-+ectomy] (جراحی) بڑی آنت کے ایک حصے کو کاٹ کر نکال دینا ۔

Colegatee : (n) [CO+LEGATEE] (تجارت) ھم ترکہ یا بندہ ۔

Colemanite : (n) [f. w. t. Coleman] کیلشیم کا آبدار بوریٹ جو کیلی فورنیا میں پایا جاتا ھے ۔

Colemouse : (n) دیکھو Coalmouse

Coleopter : (n) [See next] بھونرے کی ایک قسم ۔

Colepotera : (n) (sing. Coleopteron) [Gr."Koleopteros"] حشرات کی ایک قسم جن کے دو سخت پر ھوتے ھیں جو اڑنے کے لئے استعمال نہیں ھوتے بلکہ اڑنے والے پروں کی حفاظت کے لئے ھوتے ھیں ؛ بھونرے ۔

Coleopteral : (a) اس قسم کے حشرات ( بھونروں ) سے متعلق ۔

Coleopteran : (n) بھونرے کی ایک قسم ۔

Coleopterist : (n) بھونروں کا مطالعہ کرنے والا اور ان کا ماھر ۔

**Coleopteroid : (a)** بھونرے کی طرح ؛ مثل بھونرا ۔

**Coleopterous : (a)** دیکھو Coleopteral

**Coleorhiza : (n) [Gr."Coleos"+"rhiza"]** کلاہ بیخ ۔

**Coleseed : (n)** (۱) گوبھی کا بیج ۔ (۲) وہ درخت جس سے روغن کلزا حاصل ہوتا ہے ( گوبھی کے بیج کا روغن ) ۔

**Coleus : (n) [Gr."koleos"]** دو برگہ ؛ لب دار پودوں کی ایک جنس جو پودینے کی طرح ہوتی ہے ۔

**Colewort : (n)** کرم کلا کا پودا جو گچھا ہوا نہ ہو ۔

**Colewort twice sodden :** پرانی خبر ۔

**Colibri : (n) [Carib]** ایک قسم کی چڑیا جس کے پروں سے بھن بھن کی آواز نکلتی ہے ۔

**Colic : (n) [Gr."Kolikos"]** قولنج ؛ درد شکم ؛ پیٹ کا درد ؛ مروڑ ؛ پیچ ۔

**Colic : (a)** قولن ؛ بڑی آنت سے متعلق ؛ قولنجی ۔

**Colic root : (n)** حشیشۃ النجم ؛ وہ پودے جن کی جڑوں سے قولنج کا علاج کیا جاتا ہے ۔

**Colical : (a)** قولنج سے متعلق ؛ قولنج کی مانند ؛ قولنجی میلان رکھنے والا ۔

**Colicky : (n)** قولنج کا مریض ؛ قولنج پیدا کرنیوالا ؛ قولنجی ؛ درد شکم سے متعلق ۔

**Colies : (n) [Gr."Kolios"]** افریقی پرندوں کی ایک نوع ۔

**Colin : (n) [Erron. form of Mex."Colin"]** ایک قسم کی بٹیر ۔

**Coliseum : (n)** نمائش گاہ ؛ ورزش گاہ ۔

**Colitis : (n) [mod. L.]** قولون کا ورم ۔

**Colk : (n)** (۱) مغز ؛ اندرونی حصہ ۔ (۲) ایک قسم کی مرغابی ۔

**Coll : (v) [ON."Kollr"]** کاٹنا ؛ چھانٹنا ؛ تراشنا ۔

**Collaborate : (v) [L."Collaborare"]** ساتھ مل کر کام کرنا ؛ ساتھ محنت کرنا ؛ ہاتھ بٹانا ؛ ہم کاری کرنا ( ادب اور فنون لطیفہ میں ) ؛ دشمن کی مدد کرنا ؛ تعاون کرنا ۔

**Collaboration : (n)** ہم کاری ؛ رفاقت ؛ شرکت محنت ؛ ہاتھ بٹائی ؛ شرکت کار ؛ تعاون ۔

**Collaborator : (n)** شریک ؛ شریک کار ؛ شریک محنت ؛ ہم کار ؛ رفیق کار ؛ معاون ؛ مخالف جماعت یا دشمن کی مدد کرنے والا ۔

**Collaborateur : (n) [Fr.]** دیکھو Collaborator

**Collagen : (n) [Gr."Kolla"+"gene"]** ( حیاتیات ) نسیج موصل کا وہ عنصر جس کو ابالنے پر جلاتین نکلتا ہے ۔

**Collagenic : (a)** نسیج موصل کے اس عنصر کی طرح یا وہ عنصر رکھنے والا ۔

**Collagenous : (a)** دیکھو Collagenic

**Collapse : (n) [L."collapsus"]** (۱) گرنا ۔ (۲) یکایک غش ہو جانا ۔ (۳) سقوط ؛ شکستگی ؛ اضمحلال ۔ (٤) تباہی ؛ بربادی ۔

**Collapse : (v) [L."collaps-","collabi-"]** دفعتاً گرنا ؛ دھڑام سے گر پڑنا ؛ ہمت ہار دینا ؛ جواب دے دینا ؛ حالت سقیم ہو جانا ؛ ڈھیر ہو جانا ؛ ساقط ہو جانا ؛ مضمحل ہونا ؛ خراب ہونا ؛ بے اثر ہونا ؛ بے معنی ہونا ۔

**Collapsed : (a)** نقیہ ؛ درماندہ ؛ شکستہ ۔

**Collapsible / Collapsable : (a)** تہ ہو جانے والا ۔

**Collapsible corporation : (n)** ( تجارت ) تباہ ہونے والا کارپوریشن۔

**Collar : (n) [L."collare"]** (۱) کنٹھا ؛ گلوبند ؛ کالر ۔ (۲) گردنی ۔ (۳) نائٹ کے تمغے کی زنجیر ۔ (٤) پٹہ ؛ حلقہ ۔ (٥) وہ چھلا جس میں مچھلیوں کا چارہ پرویا ہوا ہوتا ہے ۔ (٦) دھاری دار حلقہ ؛ کنٹھا ؛ کنٹھی ؛ ہنسلی ؛ طوق گردن ۔ (۷) گرفتاری ۔ (۸) کوئی گول حلقہ ؛ تسمہ یا پٹہ جو روکنے، کوئی مخصوص کام کرنے، مستحکم کرنے یا آراستہ کرنے کے لئے ہوتا ہے ۔ (۹) ( نباتیات ) طوق ۔

**Against the collar :** سخت کھنچائی ؛ جفاکشی ؛ سخت محنت ؛ شدید کوشش ؛ جدو جہد ۔

**In collar :** باکار ۔

**Out of collar :** بے کار ۔

**Collar : (v)** [See prec.] (۱) گریبان پکڑنا ؛ گریبان میں ہاتھ ڈالنا ؛ گرفتار کرنا ۔ (۲) مخالف کو روکنا ؛ پکڑنا ؛ گیند چھیننے کی کوشش کرنا ( فٹ بال میں ) ۔ (۳) چھیننا ؛ غصب کرنا ؛ ہضم کرنا ۔(٤) مچھلی یا گوشت کے ٹکڑوں کو لپیٹ کر ڈوری سے باندھنا ۔ (٥) کالر لگانا ؛ کالر پہننا ؛ کالر باندھنا ۔ (٦) جانوروں کو پٹہ لگانا ۔ (۷) کسی کو روک کر زبردستی باتیں کرنا ۔

**Collar beam : (n)** وہ شہتیر جو دوسرے شہتیروں کو جوڑتا ہے ۔

**Collar-bone : (n)** ہنسلی ؛ ہنسلی کی ہڈی ؛ ہانس ۔

**Collard : (n)** [Corrupt. f. "colort","colewort"] Cole wort دیکھو

**Collar-day : (n)** وہ دن جس روز نائٹ تمغے کی زنجیر پہنتے ہیں ۔

**Collar gall : (n)** گھوڑے کا وہ زخم جو حلقے کی خراش سے ہو جاتا ہے ۔

**Collar harness : (n)** گلے کا ساز ۔

**Collar of SS / S's / Esses :** قدیم زمانے میں لنکا سٹر کا نشان تھا ؛ اب بھی بعض موقعوں پر لباس میں لگایا جاتا ہے ۔

**Collar proud :** سازو سامان میں سرکشی کرنےوالا (گھوڑا) ۔

**Collar-work : (n)** سخت کھنچائی ؛ جفا کشی ؛ سخت محنت ؛ شدید کوشش اور جدوجہد ۔

**Collared : (a)** کنٹھے دار ؛ گریبان دار ؛ پٹے دار ؛ کالر دار ۔

**Collared bead : (n)** ( تاریخ ) ہنسلی دار ۔

**Collarette/-et : (n)** [Fr."collerette"] (۱) چھوٹا یا تنگ کالر ۔ (۲) گلوبند ( زیور ) ۔ (۳) زنانہ گریبان جو زریں یا سمور کا ہوتا ہے ۔

**Collarino : (n)** [It. dim. of "collare"] (تعمیرات) گردن ستون ؛ ستون کا حلقہ ۔

**Collarless : (a)** بے گریبان کا ؛ بے پٹے کا ۔

**Collarlike : (a)** پٹہ نما ؛ حلقہ نما ؛ کالر نما ۔

**Collatable : (a)** [See next] ترک لگانے کے لائق ؛ ( نسخوں کا ) مقابلہ کرنے کے لائق ؛ ملانے کے لائق ۔

**Collate : (v)** [L."Collat-","Conferre"] (۱) کتاب کے مختلف نسخوں کا مقابلہ کرنا ؛ ملانا ؛ مطابق کرنا ۔(۲) ترک لگانا (جلد بندی میں ) ۔ (۳) پادری کو گرجا کی خدمت سپرد کرنا ۔ (٤) مساوی تقسیم کی حالت میں لانا ۔

**Collated : (a)** ملایا ہوا ؛ مقابلہ کیا ہوا ۔

**Collateral : (n)** [Med. L."collateralis"] (۱) ایک دادا کی اولاد ؛ یک جدی ۔ (۲) وثیقہ ۔ (۳) ذاتی اسباب ( مختلف قسم کے ) ۔ (٤) کوزا کرکٹ ۔

**Collateral : (a)** (۱) پہلو بہ پہلو ، برابر برابر ؛ متوازی ہم پہلو ۔(۲) ہم اصل ؛ ہم جد ۔(۳) معترضہ ؛ غیر متعلق ۔

**Collateral ancestor : (n)** جد یا جدہ کے بھائی یا بہن ۔

**Collateral assurance : (n)** وثیقہ ، ضمانت ۔

**Collateral clause :** ( لسانیات ) فقرہ معترضہ ؛ تابع فقرہ ؛ فقرہ تابع ۔

**Collateral issue :** سزائے جرم کی براءت میں عذر پیش کرنا جو قانوناً جائز ہو ۔

**Collateral kin :** ( سماجیات ) ہم جد ؛ قرابت دار ۔

**Collateral loan : (n)** (تجارت) کفالتی قرض ؛ متوازی قرض ۔

**Collateral security : (n)** مزید کفالت ؛ ( تجارت ) کفالتی سیکوریٹی ۔

**Collateral surety / bond :** مزید ضمانت ۔

**Collateral trust bond :** ( تجارت ) کفالتی ٹرسٹ بانڈ ۔

**Collaterally : (adv)** (۱) متوازیاً ؛ پہلو بہ پہلو ؛ ضمناً ؛ برابر ۔ (۲) یک جدی حیثیت سے ؛ معترضہ کے طور پر ۔

**Collation : (n)** [L."collationem"] (۱) مقابلہ ؛ موازنہ ؛ مطابقت ؛ تطبیق ۔ (۲) ( رومن کیتھولک ) ناشتہ ؛ افطاری ۔ (۳) پادری کو گرجا کی خدمت کی سپردگی اورسپرد کرنے کا حق ۔ (٤) کسی وارث کا اپنے حصے کو جو اسے

پہلے مل چکا تھا واپس کر دینا تا کہ جاگیر حقداروں میں برابر تقسیم ہو سکے ۔ (٥) کسی خانقاہ کے اراکین کے سامنے کی مذہبی کتاب سے کچھ حصوں کو پڑھنا یا ان پر گفتگو کرنا ۔

Collatitius : (a) [L."collaticius"+-ous] (١) عام چندوں کے ذریعہ کیا ہوا ؛ اعانت دیاہوا ؛ اعانت سے انجام پایا ہوا ۔ (٢) تطبیق کیا ہوا ۔

Collative : (a) [L."collativus"] (١) مشترک طورپر اعانت دیا ہوا یا کیا ہوا ۔ (٢) کشیش کو دی ہوئی جاگیر ۔ (٣) تطبیق کیا ہوا ؛ مقابلہ کیا ہوا ۔

Collator : (n) [L.] (١) مقابلہ کرنے والا ۔ (٢) عطا کرنے والا ۔

Colleague : (n) [L."collaga"] ہم منصب ؛ شریك کار ؛ رفیق کار ؛ شریك منصب ۔

Colleague : (v) [L."colligare"] تعاون کرنا ؛ متحد ہونا ؛ سازش کرنا ۔

Colleagueship : (n) ہم منصبی ؛ ہم کاری ؛ رفاقت ۔

Collect : (n) [L."collecta"] (١) ( تاریخ ) عیسائیوں کی ایك مختصر دعاء ۔ (٢) چوبچہ ( چہ بچہ ) ۔

Collect : (a) [L."collectus"] (١) ( ٹیلی فون ، ٹیلی گرام وغیرہ میں ) پانے والے سے وصول کرنے والا ( کرایہ، دام، چارج وغیرہ ) ۔ (٢)دیکھو Collected

Collect : (v) [OF."collecter"] (١) جمع کرنا ؛ اکٹھا کرنا ؛ جوڑنا ؛ یکجا کرنا ؛ فراہم کرنا ؛ جمع ہونا ؛ اکٹھا ہونا ۔ (٢) وصول کرنا ؛ اگاہنا ؛ تحصیل کرنا ۔ (٣) حواس مجتمع کرنا ؛ حواس میں آنا ؛ ہوش میں آنا ؛ حواس بحال کرنا ؛ حواس درست کرنا ۔ (٤) استنباط کرنا ۔ (٥) گھوڑے کو قابو میں رکھنا ؛ گھوڑے کا قابو میں آنا ۔ (٦) لے لینا ؛ ساتھ جانا ؛ ساتھ لے جانا ۔

Collectable : (a) جمع کرنے کے لائق ؛ جمع ہونے کے لائق ۔

Collectanea : (n) [L."collectaneus"] تحریروں کا مجموعہ ؛ منتخبات ؛ انتخاب ؛ چیدہ مضامین ۔

Collected : (a) (١) حواس میں ؛ بے جوش ؛ حواس درست ؛ خاطر جمع ؛ متین ؛ خود دار ۔ (٢) جمع کیا ہوا ؛ مجتمع ۔

Collectedly : (adv) حواس میں رہ کر ؛ بغیر جوش کے ؛ حواس مجتمع کر کے ۔

Collectedness : (n) درست حواسی ؛ خاطر جمعی ؛ متانت ؛ خود داری ۔

Collecting : (a) وصولی ؛ اگاہی ؛ فراہمی ۔

Collecting agent : (n) ( تجارت ) وصول کنندہ ؛ وصولی ایجنٹ ؛ اگاہی ایجنٹ ۔

Collecting banker : (n) ( تجارت ) اگاہی بینکر ؛ وصولی بینکر ۔

Collecting charges : (n) ( تجارت ) اگاہی اخراجات ؛ اگاہی مصارف ۔

Collecting stage : (n) ( سماجیات ) دور فراہمی ( وہ دور جب انسان چھوٹی چھوٹی جماعتوں میں رہتا تھا اور جنگلی پھلوں اور جڑی بوٹیوں پر بسر کیا کرتا تھا ) ۔

Collection : (n) [L."collectionem"] (١) جمع ؛ جوڑ ؛ بٹورن ؛ فراہمی ۔ (٢) اگاہی ۔ (٣) چندہ ۔ (٤) انبار ؛ ذخیرہ ( پانی یا مٹی کا ) ۔ (٥) مجموعہ ؛ ذخیرہ ؛ مرقع (ایك ھی قسم کی چیزوں کا ) ۔ (٦) (جمع) آکسفورڈ کے میقاتی انتخابات ۔ (٧) تحصیلداری ۔ (٨) کلکٹر کا حلقہ اقتدار ؛ کلکٹری ۔ (٩) گھوڑے کو قابو میں رکھنا ۔

Collection agent : (n) ( انتظامیہ ) وصولی ایجنٹ ۔

Collection book : (n) ( تجارت ) اگاہی بہی ۔

Collection charges : ( تجارت ) محنتانہ وصولی ؛ آگاہی خرچ ؛ وصولی خرچ ۔

Collection on realisation : ( تجارت ) وصولیابی پر آگاہی ۔

Collection register : (n) ( تجارت ) اگاہی رجسٹر ۔

Collection tray : (n) (انتظامیہ) وصولی ٹرے ؛ کلکشن ٹرے ۔

Collective : (a) (١) مجموعی ؛ اکٹھا ۔ (٢) گروہی ؛ جمعی ؛ جماعتی اجتماعی ؛ یکساں ؛ اشتراکی ۔

Collective : (n) (۱) اسم جمع ؛ جماعت ؛ انجمن اشتراکی ۔ (۲) انبار ؛ ڈھیر ۔

Collective action : (n) متحدہ اقدام یا عمل ؛ ( تاریخ ) اجتماعی کاروائی ۔

Collective agreement : (n) ( سماجیات ) اجتماعی معاہدہ ؛ اجتماعی سمجھوتہ ۔

Collective bargain : (n) اجتماعی گفت و شنید ۔

Collective bargaining : (n) ( سماجیات ) اجتماعی سودا کاری ؛ اجتماعی سمجھوتہ ( آجر اور مزدوروں کے نمائندوں کے درمیان مزدوری کی اجرت کے معاملہ میں سمجھوتہ ) ؛ ( تجارت ) اجتماعی سودا بازی ۔

Collective behaviour : (n) ( سماجیات ) اجتماعی کردار ۔

Collective burial : (n) (سماجیات ) اجتماعی تدفین ۔

Collective egoism : (n) ( سماجیات ) اجتماعی انانیت ۔

Collective farm : (n) اجتماعی کاشت ؛ ( تجارت ) اجتماعی کھیت ۔

Collective farming : (n) ( تجارت ) اجتماعی کھیتی ۔

Collective fruit : (n) ( نباتیات ) متعدد پھولوں کا پھل ؛ اجتماعی پھل ؛ مرکبہ ۔

Collective good : (n) ( تعلیمات ) اجتماعی فلاح ۔

Collective goods : (n) ( تجارت ) اجتماعی اشیاء ۔

Collective guarantee : (n) ( تجارت ) اجتماعی ضمانت ۔

Collective hunt : (n) ( تاریخ ) اجتماعی شکار ۔

Collective investment : (n) ( تجارت ) اجتماعی اصل کاری ۔

Collective measures : (n) ( تاریخ ) اجتماعی اقدامات ۔

Collective mind : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) اجتماعی نفس ۔

Collective note : (n) متحدہ یاد داشت ۔

Collective noun : (n) ( لسانیات ) اسم جمع ۔

Collective number : (n) ( لسانیات ) عدد جمع ۔

Collective opinion : (n) (لسانیات ) اجتماعی رائے ۔

Collective ownership : (n) (تجارت و معاشیات ) اجتماعی ملکیت ۔

Collective psychology : (n) سماجی نفسیات ؛ ( سماجیات ) اجتماعی نفسیات ۔

Collective response : (n) ( سماجیات ) اجتماعی جوابی عمل ۔

Collective responsibility : (n) ( سماجیات، انتظامیہ ) اجتماعی ذمہ داری ۔

Collective savagery : (n) ( تاریخ ) اجتماعی بر بریت ۔

Collective savings : (n) ( تجارت ) اجتماعی بچت ۔

Collective security : (n) ( تاریخ ) اجتماعی تحفظ ۔

Collective self-defence : (n) ( تاریخ ) اجتماعی دفاع ۔

Collective unconscious : (n) اجتماعی لا شعور ۔

Collective use : (n) (فلسفہ و نفسیات) اجتماعی استعمال ۔

Collective wealth : (n) ( تجارت ) اجتماعی دولت ۔

Collectively : (adv) مجموعی طور پر ۔

Collectivisation : (n) ( سماجیات ) اجتماعیت پیدا کرنا ۔

Collectivise : (n) اجتماعی یا اشتراکی اصول پر عمل کرنا ۔

Collectivism : (n) نظریہ اجتماعیت ( یعنی ملکیت اجتماعی ہونی چاہئے )۔

Collectivist : (n) نظریہ اجتماعیت کا حامی یا پیرو ۔

Collectivist economy : (n) ( تجارت ) اجتماعی معیشت ۔

Collectivity : (n) (۱) اجتماعیت ؛ جامعیت ۔ (۲) ملکیت ؛ اشتراکی ۔ (۳) ریاست ؛ ملک ۔

Human collectivity : (سماجیات) انسانی اجتماعیت ۔

Collector : (n) [late or med. L."collectorem"] (۱) محصل ؛ جامع ؛ وصول کرنے والا ؛ اکٹھے والا ؛ تحصیل کرنے والا ؛ تحصیلدار ۔ (۲) جمع کرنے والا ؛ اکھٹا کرنے والا ۔ (۳) کلکٹر ؛ ڈپٹی کمشنر ؛ صاحب ضلع ( ہندوستان ) ۔ (٤) ایک پرزہ جو کسی برقی روکے ساکت اور متحرک حصوں میں ربط قائم رکھتا ہے ۔

Collectorate : (n) کلکٹری ؛ کلکٹر کا حلقہ؛ اقتدار ؛ تعلقہ داری ؛ تحصیلداری ۔

Collectorship : (n) کلکٹری ؛ تعلقہ داری ۔

Colleen : (n) [Ir."cailin"] لڑکی ؛ آئرستان کی لڑکی ۔

Collegatory : (n) [L."collegatarius"] موصی الیہ مشترک ۔

College : (n) [L. "collegium"] (۱) کالج ؛ مدرسۃ العلوم ؛ بڑا مدرسہ ؛ کلیہ ۔ (۲) مجلس ؛ انجمن ؛ جمعیت ۔ (۳) کلیہ یا جامعہ سے الحاق یافتہ ادارہ ۔(٤) چھوٹی سند دینے والی جامعہ ۔ (٥) بڑا ثانوی مدرسہ ۔(٦) غیر سرکاری مدرسے کا نام ۔(۷) کسی خاص پیشے کی تعلیم گاہ ۔(۸) کشیشوں کی جماعت جو ایک ساتھ کسی ادارہ خیریہ میں زندگی بسر کرتی ہے ۔ (۹) ادارہ خیریہ ( کالج کی قسم کا ) ۔(۱۰) ( عامیانہ ) قید خانہ ؛ جیل ۔

Apostolic college : حضرت عیسیٰ کے حواریوں ( یا ان کے خاندان والوں ) کی جماعت ۔

Herald 's college : دیکھو College of Arms

Sacred college : ۷۵ کارڈنیل جو یورپ کی مجلس شوریٰ میں ہوتے ہیں ۔

College living : (n) مدد معاش ( منجانب کالج ) ۔

College of Arms : (n) مدرسہ نقابت جہاں انساب کا اندراج ہوتا ہے اور مارکہ عطاکیا جاتا ہے ۔

College of justice : (n) اسکاتستان کی عدالت عالیہ ۔

College pudding : (n) آلوچے کی پٹین ( ایک شخص کے کھانے بھر ) ۔

Colleger : (n) ایٹن ( Eton ) کالج کے قائم ہونے کے زمانے کے ستر طلباء میں سے ایک ۔

Collegial : (a) [L."collegialis"] کالج کے متعلق ؛ کلیسا کے متعلق ؛ کالجی ؛ مجلسی ۔

Collegial church : (n) ایسا گرجا جو اسقف کا گرجا نہیں لیکن ادارہ خیریہ ہے ۔

Collegialism : (n) یہ نظریہ کہ گرجا ایک رضاکارانہ ادارہ ہے جس کو دیوانی مجسٹریٹ سے کوئی واسطہ نہیں ۔

Collegiality : (a) دیکھو Colleagueship

Collegially : (adv) کالجی یا مجلسی طورپر یا حیثیت سے ۔

Collegian : (n) (۱) کالج کا طالب علم ؛ کالج کا رکن ۔ (۲) ( عامیانہ ) قیدی ۔

Collegian : (a) دیکھو Collegial

Collegiate : (a) [L."collegiatus"] (۱) کالج کا ؛ مدرسہ کا ؛ جامعہ کا ؛ کلیسا کا ۔(۲) مجلس کا ؛ انجمن کا ۔ (۳) کالج یا مدرسہ کے طالب علم سے متعلق ۔

Collegiate : (v) کالج کی حیثیت دینا ؛ کالج کا درجہ دینا ۔

Collegiate Church : (n) دیکھو Collegial Church

Collegiate school : (n) اعلیٰ درجے یا حیثیت کا مدرسہ ۔

Collegiately : (adv) کالج کی حیثیت سے ؛ کالج یا جامعہ یا مدرسہ کے طور پر ۔

Collenchyma : (n) [Gr."Kolla"+"enchyma"] کلا نشیم ؛ محافظ بافت ؛ دبیز گوشہ ۔

Collenchymatous : (a) محافظ بافت یا دبیز گوشے سے متعلق یا اس طرح کا ۔

Collery : (n) [Tamil "Kallar"] جنوبی ہند کی ایک غیر آریائی نسل ۔

Collery-horn : (n) دیکھو Collery-Stick

Collery-stick : (n) مذکورہ بالا نسل کے لوگوں کا تیر سر گرد ( بوم رنگ Boomerang ) ۔

Collet : (n) [L. "collum"] (۱) حلقہ ؛ گردا ۔(۲) خانہ ؛ گھر یا بیٹھک ؛ (زیور میں ) جس میں نگینہ جڑا جاتا ہے ۔(۳) تنےاور جڑکے بیچ کی فرضی حد ۔(٤) (طبیعیات ) غیر دھاتی دستہ جو حرارت کو روکنے کے لئے کسی ظرف میں لگاتے ہیں ۔

Collet : (v) [See prec.] حلقہ لگانا ؛ گِردا لگانا ۔

Collet : (n) [Earlier f. CULET] ترشے ہوئے ہیرے کی افقی بنیاد ۔

Colleter : (n) [Gr."Kolleter"] ( نباتیات ) پودوں کے لعاب دار ریشے ۔

Colleterium : (n) [See prec.] بعض مادہ کیڑوں کے وہ غدود جن سے انڈوں کو باھم جوڑنے والا لعاب پیدا ھوتا ھے ۔

Colleterial : (a) کیڑوں کے ان غدود سے متعلق یا ان کی صفت کا ۔

Colley : (n) ایک قسم کا کتا : اسکاٹستان کا گلہ بان کتا : Collie

Collide : (v) [L."collidare"] (۱) ٹکرانا : متصادم ھونا : لڑنا بھڑنا : ٹکر کھانا ۔ (۲) مخالف ھونا : کھٹ پٹ ھونا : اختلاف ھونا ۔

Collidine : (n) [Gr."kolla+Idos"+-INE] (کیمیا) ایک قسم کی زھریلی، بے رنگ، روغنی اور خوشبو دار القلی جو حیوانی مادے اور کوئلے کی خشک تقطیر سے حاصل ھوتی ھے ۔

Collie / Colly : (n) دیکھو colley

Collier : (n) [ME."colier","colyer"] (۱) کوئلہ کھودنے والا ۔ (۲) کوئلے کا جہاز ۔ (۳) کان سے کوئلہ نکالنے والا ۔ (٤) کوئلے کے جہاز کا ملاح ۔ (٥) ایک قسم کا پروانہ ۔ (٦) ایک قسم کی چڑیا : قطقاط ۔

Colliery : (n) [f. prec.] دیکھو Coalery

Collieshangie : (n) [Doubtful origin] قیل وقال : منازعہ : جھگڑا : مناقشہ ۔

Colligate : (v) [L."colligat-","colligare"] (۱) مربوط کرنا : ترتیب دینا : اکھٹا کرنا ۔ (۲) (منطق) ایتلاف کرنا : تلفیق کرنا ۔

Colligation : (n) [L."colligationem"] ربط : ترتیب : اتصال : ارتباط : تلفیق ۔

Coefficient of colligation : (کیمیا) عددی شرح ۔

Colligation of facts : (فلسفہ و نفسیات) ترتیب واقعات ۔

Colligative property : (n) (کیمیا) عددی خواص ۔

Colligible : (a) [L."colligere"] جمع کئے جانے کے لائق ۔

Collimate : (v) [L."collimare"] شست درست کرنا : خط نظر ٹھیک کرنا : دوربیں ملانا : سیدھا باندھنا : متوازی کرنا ۔

Collimating lens : (n) (طبیعیات) متوازی لینس ۔

Collimation : (n) (۱) خط نظر کی درستگی : خط نظر کی تنظیم ۔ (۲) (طبیعیات) متوازیت ۔

Error of collimation : خط نظر کا انحراف ۔

Line of collimation : (طبیعیات) سطر متوازیت ۔

Plane of collimation : (طبیعیات) متوازیت تل ۔

Collimator : (n) (۱) ایک چھوٹی دوربیں یا چھوٹا آلہ جو بڑی دوربیں میں لگاتے ھیں (خط نظر کو درست کرنے کے لئے) ۔ (۲) طیف نما نلکی جو شعاع کو جمع کر کے متوازی طور پر منشور کرتی ھے ۔ (۳) (طبیعیات) متوازی‌گر ۔

Collin : (n) [Gr."kolla"+-IN] خالص جلاٹین ۔

Collinear : (a) (اقلیدس) ھم خط : ھم سطح جو ایک ھی خط یا سطح پر واقع ھوں ۔ (طبیعیات) ھم سطر ۔

Collinearity : (n) (۱) ھم خطی : ھم سطحی ۔ (۲) (طبیعیات) ھم سطریت ۔ (۳) (ریاضی) ھم خطیت ۔

Collinearly : (adv) ھم خطی طورپر : ھم سطحی طور پر ۔

Collineate : (v) [L."collineat-" "collineare"] متوازی کرنا : خط نظر ٹھیک کرنا : سیدھا باندھنا ۔

Collineation : (n) خط مستقیم کی ترتیب دینا : شست باندھنا : نشانہ لینا : خط نظر کی درستگی ۔

Collinic : (a) ایک خوشبو دار ترشہ جو جلاٹین وغیرہ سے حاصل ھوتا ھے ۔

Colliquative : (a) [L."colliquate-"] (طب) گداختہ بنانےوالا : رقیق بنانے والا ۔

Collision : (n) [L."collisionem"] ٹکر : دھکا : مذبھیڑ : تصادم : تخالف : (مجازاً) حروف کا ناگوار طور سے ملنا ، تنافر (حروف) ۔

Homonymic collision : (لسانیات) ھم صوتی تصادم : ھم صوتی ٹکراؤ ۔

To come into collision with : کسی چیز سے ٹکرانا : لڑنا : لڑ جانا : متصادم ھونا ۔

Collision diameter : (n) ( طبیعیات ) قطر تصادم ؛ ( کیمیا ) ٹکر قطر ۔

Collision insurance : (n) ( تجارت ) تصادم بیمہ ۔

Collision mat : (n) ( بحری ) جہاز میں تصادم سے پیدا شدہ سوراخ کو بند کرنے کا بوریا ؛ پنبہء جہاز ۔

Collision process : (n) ( طبیعیات ) عمل تصادم ؛ ( کیمیا ) ٹکر عملی ۔

Collision theory : (N) ( طبیعیات ) نظریہ تصادم ؛ ( کیمیا ) ٹکر نظریہ ۔

Collocate : (v) [L."collocatus"] نصب کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ سجانا ۔

Collocation : (n) [L."collocationem"] (۱) ترکیب ؛ ترتیب ؛ سجاوٹ ؛ تنظیم ۔ (۲) ( تعلیمات ) مجموعہ ( الفاظ کا ) ۔

Collocative : (a) ترتیبی ؛ تنظیمی ۔

Collodio -: [Gr."kollodes"] واصلہ بمعنی "محلول" ( عکاسی یا جراحی میں استعمال ہونے والا ) ۔

Collodio-type : (n) کولوڈیون سے تصویر کشی ۔

Collodion / Collodium : (n) [Gr."kollodes"] عکاسی اور جراحی میں استعمال ہونے والا ایک محلول ؛ کلوڈین ۔

Collodioned : (a) کلوڈینی ؛ کلوڈین دار ۔

Collodionize : (v) کلوڈین بنانا ؛ کلوڈیانا ۔

Collogue : (v) [Origin unknown] (۱) للوپتو کرنا ؛ روغن قاز ملنا ؛ تملق کرنا ؛ پھسلانا ؛ ہاں میں ہاں ملانا ۔ (۲) سازش کرنا ؛ ساز باز رکھنا ؛ ملی بھگت رکھنا ۔ (۳) گھس پھس کرنا ؛ تخلیہ میں گفتگو کرنا ۔

Colloguer : (n) سازش کرنے والا ؛ ملی بھگت رکھنے والا ؛ روغن قاز ملنے والا ؛ پھسلانے والا ۔

Colloid : (a) [Gr."kolla"] (۱) چپچپا ؛ لعابی ؛ سریش جیسا ۔ (۲) ( کیمیا ) بستہ ( منجمد مادہ وہ جو بلوری نہ ہو مگر سخت ہو جائے ) ۔

Colloid : (n) (۱) گداختہ روگ و ریشے جو کسی بیماری میں بگڑ کر چپچپے ہو جاتے ہیں ۔ (۲) معدینات کی ایک شکل ۔ (۳) ( کیمیا ) ایک مادہ جس میں ذرے سالمہ کے سائز سے لے کرنا صاف تالیق کی شکل میں ہوتے ہیں ۔

Colloid body : (n) ( کیمیا ) کولائڈ شئے ۔

Colloid degeneration : (n) ریشوں کی گداختگی ۔

Colloidal : (a) (۱) منجمد ؛ بستہ ؛ چپچپا ؛ لعابی ۔ ( کیمیا ) کولائڈی ۔

Colloidal character : (n) ( کیمیا ) کولائڈہ خواص ۔

Colloidal dispersion : (n) ( کیمیا ) کولائڈی انتشار ۔

Colloidal movement : (n) ( کیمیا ) کولائڈی حرکت ۔

Colloidal particle : (n) ( کیمیا ) کولائڈی ذرہ ۔

Colloidal state : (n) ( کیمیا ) کولائڈی حالت ۔

Colloidal substance : (n) ( کیمیا) کولائڈی شئے ۔

Colloidal suspension : (n) ( حیوانیات ) لسونتی آویزہ ۔

Colloidal system : (n) ( کیمیا ) کولائڈی نظام ۔

Colloidality : (n) بستگی ؛ چسپیدگی ؛ چپچپاہٹ ۔

Collop : (n) [ME."colope","colhoppe"] (۱) گوشت کی پرت ؛ قاشی ؛ پارچہ ؛ ٹکڑا ۔ (۲) وہ بٹ یا سلوٹ جو موٹے آدمی یا جانور کے بدن پر ہوتی ہے ۔

Scotch collop : گوشت کا تلا ہوا قتلہ پیاز کیساتھ ۔

Collop : (n) [Ir. Gael."colpa"] زمین کا آئرستانی پیمانہ کہ ایک گائے یا گھوڑا جتنا ایک سال میں چر سکے ۔

Colloped : (a) سلوٹ دار ؛ موٹے بٹ والا ۔

Colloquial : (a) [L."colloquium"] عام بول چال کا ؛ روز مرہ کا ( لفظ ) ؛ غیر علمی ؛ عامی ( لفظ ) ؛ غیر ادبی ۔

Colloquial standard : (n) ( لسانیات ) روز مرہ کا معیار ؛ عام بول چال کا معیار ۔

Colloquial style : (n) ( لسانیات ) محاوراتی اسلوب ؛ عام بول چال کا اسلوب ۔

**Colloquialism : (n)** (۱) بول چال : بول چال کا محاورہ ۔ (۲) بے تکلف اور روز مرہ اسلوب ۔

**Colloquialist : (n)** خوش گپ : خوش گو : بے تکلف اور روز مرہ استعمال کرنے والا ۔

**Colloquiality : (n)** دیکھو Colloquialism

**Colloquially : (adv)** عام بول چال کے طورپر : روز کے طور پر : بطور روز مرہ ۔

**Colloquist : (n) [L."colloquium"]** بولنے وال : بات چیت کرنے والا : شریک گفتگو ۔

**Colloquium : (n) [L.]** (۱) مباحثہ : جلسہ ۔ (۲) مدعی کے عذر کا وہ حصہ کہ مدعا علیہ نے گفتگو میں اس پر تہمت لگائی تھی ۔ (۳) سیمینار : مجلس مذاکرہ : بحث و تقریر کی انجمن ۔

**Colloquize : (v)** گفتگو کرنا ' بات چیت کرنا ۔

**Colloquy : (n) [L."colloquium"]** (۱) بول چال ' محاورہ : مکالمہ ' بے تکلف گفتگو : بات چیت : مذاکرہ ۔ (۲) ( کلیسائی اصطلاح میں ) فصل خصومات اور وضع قوانین کی عدالت ' گرجا کچہری ۔

**Colloquy : (v)** بول چال کرنا : بات چیت کرنا : گفتگو کرنا : مذاکرہ کرنا ۔

**Collotype : (n) [Gr."kolla"+-TYPE]** کیمیاوی مسالے کی لوح یا جھلی جس پر آفتاب کی روشنی پڑنے سے نقش بن جاتے ہیں اور ان ہی کا عکس کاغذ پر چھاپ لیتے ہیں : عکس ریز : عکس بخش : عکس ریزی کا عمل : عکس ریزی کی طباعت ۔

**Collotype plate : (n)** عکس ریز لوح : عکس بخش لوح ۔

**Collotype printing : (n)** عکس ریز طباعت : عکس ریز چھپائی : طباعت بذریعہ عکس ریزی ۔

**Collotype process : (n)** عکس ریزی کا عمل : عکس ریزی ۔

**Collow : (v) [ME."colwen"]** سیاہ کرنا : دھبا لگانا : داغ لگانا ۔

**Collow : (n)** دھبا : داغ : کوئلے کاچور ۔

**Colluctation : (n) [L."colluctationem"]** کشمکش : نزاع : مجادلہ ۔

**Collude : (v) [L."colludere"]** ساز باز ھونا ' خفیہ مل جانا ' ساز باز کرنا ' سازش کرنا : سانٹھ گانٹھ ھونا : ملی بھگت ھونا : اندرونی قرارداد ھونا ' دھوکا دینا ۔

**Colluder : (n)** ساز باز کرنے والا ' سازشی ' ملی بھگت ' دھوکا دینے والا ۔

**Collusion : (n)** خفیہ سازش : اندرونی قرارداد (خاص کر فریقین مقدمہ کی جو بظاھر ایک دوسرے کے مخالف ھوں ) : ملی بھگت : دھوکا ' فریب ۔

**Collusive : (v)** سازشی ' سازش امیز : پر فریب : جعل ساز ' دھوکا باز : فریبی ۔

**Collusively : (adv)** سانٹھ گانٹھ سے : دغابازی سے ' جعل سازی سے ' ساز باز سے ۔

**Colluvial : (a)** اجتماع سے متعلق : فاسد مادے سے متعلق ۔

**Colluvies : (n) [L."colluere"]** (۱) اجتماع ۔ (۲) فاسد مادے کا اجتماع ۔ (۳) مختلف النوع چیزوں کا مجمع ' مخلوطہ ۔

**Colly : (n) [f. COLLY (a)]** (۱) پھلیا ' دھبا ' کالک ۔ (۲) ایک قسم کی چڑیا ۔

**Colly : (a) [ME. "cole"+-Y]** سیاہ : دود زدہ ۔

**Colly : (v)** کالک سے کالا کرنا : سیاہ کرنا ' دھبا لگانا ۔

**Collyridian : (n) [Gr."Kollyris".."-ida]** چوتھی اور پانچویں صدی عیسوی کے عیسائی مرتدوں کا ایک فرقہ جو حضرت مریم کی پرستش کرتا، ان کے نام کیک نیاز کرتا اور انھیں ملکۂ بہشت کہتا تھا ۔

**Collyrite : (n) [Gr."kollyrion"]** الومینا کا آبدار سیلیکیٹ ۔

**Collyrium : (n) [Gr."kollyrion"]** (۱) سرمہ ' چشم شو : کحل ' (۲) شافہ سلائی ۔

**Collywobbles : (n) [COLIC, WOBBLE]** (سوقیانہ) قراقر : پیٹ کے اندر کی گڑبڑی ' درد معدہ ۔

**Colmar : (n) [A town in Alsace]** (۱) ناشپاتی کی ایک قسم ۔ (۲) ملکہ این کے دور کا ایک پنکھا ۔

Colney hatch : (n) صوبہ لندن کے دارالمجانین کانا م ؛ کولنی ہیچ ۔

Colobium : (n) [Gr."kolobion"] بے آستین یا چھوٹی آستین کاایک لبادہ جسے کشیش ، راہب یا بادشاہ تاج پوشی کے وقت پہنتے تھے؛ جبّہ ۔

Coloboma : (n) [Gr."kolobos"] کسی عضوکا نقص خصوصاً عنبیہ چشم کا نقص ۔

Colocole /-la : (n) جنوبی امریکہ کی وحشی بلّی ۔

Colocynth : (n) [Gr."koloynthis"] کڑوا کھیرا ' خیار تلخ کی ایک قسم جو مسہل کے کام آتی ہے ' اندرائن ؛ حنظل ۔

Colocynthin : (n) حنظل کا تلخ جوہر جو گوند کے مانند ہوتا ہے اور الکحل میں آسانی سے گھل جاتا ہے ۔

Cologne : (n) [L."colonia Agrippina"] (۱) جرمنی کا ایک شہر جو دریائےرائین پر واقع ہے ۔ (۲) ایک قسم کا عطر ؛ پیسٹ( paste ) اور کریم ( روغن ) ۔

Cologne brown / earth / ember : (n) ایک بھورا رنگ جو کولون کے نزدیک پائی جانے والی لگنائٹ سے تیار کیا جاتا ہے ۔

Cologne water : (n) نہایت لطیف خوشبو جو کولون (جرمنی) میں بنتی ہے ۔

Cololite : (n) [Gr."kolon+lithos"] آنتوں کی شکل کا تودا یا نشان جو سولن ہافن کی چٹانوں میں پایا جاتا ہے اور جسے کیڑوں کے فضلات تسلیم کیا جاتا ہے ۔

Colombier : (n) تجارتی کاغذ ۔

Colon : (n) [Gr."kolon"] بڑی آنت ؛ قولون ' لمبی انتڑی کا دوسرا یا بڑا حصہ ۔

Colon : (n) [as prec.] (۱) وقف توضیحی ؛ اشارہ تفصیلیہ ؛ ایک تحریری علامت جس میں نیچے اوپر دو نقطے (:) ہوتے ہیں ۔(۲) (لاطینی اور یونانی ) ایک شعر یا شعر کا تکڑا جو باعتبار معنی مکمل ہو ؛ کسی سطر کا دو سے چھ ارکان والا حصہ جس میں ایک اہم تکیہ ہوتا ہے ۔(۳) مخطوطوں کی لمبائی ناپنے کی ایک اکائی ۔

Colon : (n) [sp."colon"] کاسٹاریکا ( Costa Rica ) کے سکوں کی بنیادی اکائی ۔

Colon : (n) [L. colonus] ( تاریخ ) نو آباد کار ۔

Colonate : (n) قدیم رومیوں میں ایسے کسان جو زمین کے ساتھ منتقل ہوتے تھے ؛ رعیت ۔

Colonel : (n) [It "colonnello"] کرنل ؛ ایک اعلیٰ فوجی عہدہ دار؛ سردار فوج ؛ پلٹن یا رسالہ کا اعلیٰ افسر ؛ کرنیل ؛ ( قدیم اصطلاح میں ) کمیندان ۔

Colonel : (v) کرنل بنانا ؛ کرنل کا کام کرنا ۔

Colonel blimp : (n) پرانا ؛ دقیانوسی ؛ تنگ خیال ؛ کرنل یا دوسرا افسر ۔

Colonel commandant : (n) بریگیڈیر ۔

Colonelcy : (n) کرنل کا عہدہ ؛ کرنیلی ۔

Colonelship : (n) کرنیلی ' کمیندانی ۔

Colonial : (n) [L."colonia"+-AL] نو آباد ؛ نوآبادی کا باشندہ ' آباد کار ۔

Colonial : (a) (۱) نوآبادی سے متعلق ۔ (۲) ( تاریخ ) نو آبادیاتی ۔ (۳) ( حیاتیات ) بستی بنانے والا ۔

Colonial affairs : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی معاملات ۔

Colonial agent : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی ایجنٹ ۔

Colonial bond : (n) ( تجارت ) نوآبادیاتی بانڈ ؛ جزیریاتی بانڈ ۔

Colonial dependency : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی ماتحت علاقہ ۔

Colonial imperialism : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی سامراج ۔

Colonial office : (n) محکمہ نو آبادی ؛ وزارت مستعمرات ؛ ( تاریخ و سیاسیات ) کالونیل آفس (U.K)

Colonial policy : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی پالیسی۔

Colonial power : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نوآبادکار ممالک ۔

Colonial protectorate : (n) (تاریخ و سیاسیات) استعماریت کے زیر سایہ علاقہ ۔

Colonial rule : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی علاقہ ۔

Colonial service : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی ملازمت۔

Colonial states : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی ریاستیں ۔

Colonial superiority : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی برتری ۔

Colonial wars : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) نو آبادیاتی جنگیں ۔

Colonialism : (n) (۱) نو آبادی والوں کے عادات یا لب و لہجہ یا محاورہ ؛ نو آباد کاروں کا طرز ؛ مستعمروں کی وضع ۔(۲) استعمار پسندی یا مستعمرین کی حمایت ؛ مستعمریت ۔ (۳) ( تجارت ) نو آبادیاتی نظام ؛ (تاریخ و سیاسیات) استعمار پسندی ۔

Colonially : (adv) مستعمرانہ ؛ نوآبادیوں کے اغراض و مصالح کو پیش نظر رکھ کر ۔

Colonist : (n) آبادکار ؛ مستعمر ؛ نو آبادی کو بسانےوالے ۔

Colonitis / Colitis : (n) [COLON + -ITIS] ورم قولون ؛ آماس روده ؛ قولنج کی سوجن ۔

Colonizable : (a) آبادکاری کے قابل ؛ نئی بستی بسانے کے لائق ۔

Colonization : (n) (۱) آباد کاری ۔(۲) مشتبہ انتخابی حلقوں میں نئے لوگوں کو بسانا (ووٹ حاصل کرنے کے لئے) ۔(۳) غیر جانبدار یا مخالف حلقے میں خفیہ داخلہ ( اس کی رائے بدل دینے کے لئے )۔

Colonizationist : (n) (۱) ( امریکی تاریخ ) افریقہ میں امریکی حبشیوں کو بسانے کا نظریہ رکھنے والا ۔(۲) (تاریخ) نو آباد کاری کا حامی ۔

Colonize : (v) [L."colonus"] (۱) نئی بستی بسانا ؛ نئی جگہ آباد کرنا ؛ نئی جگہ جا کر آباد ہونا ؛ استعمار ۔(۲) جانوروں اور پودوں کا بستی بنانا ۔(۳) مشتبہ انتخابی حلقوں میں نئےلوگوں کو بسانا ۔ (٤) غیر جانبدار یا مخالف حلقے میں خفیہ طور پر داخل ہونا ۔(٥) زیر نگرانی جماعت میں رکھنا ( ایک قسم کے لوگوں کو ) ۔ (٦) ( بیکٹیریا وغیرہ کا ) کسی جگہ جم جانا ۔

Colonizer : (n) آباد کار ؛ مستعمر ؛ آباد گر ۔

Colonizing state : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) آبادکار ریاست ۔

Colonizing language : (n) ( لسانیات ) نو ابادیاتی زبان ۔

Colonnade : (n) [F."colonne"] (۱) ( تعمیرات ) ستونوں کی قطار ؛ دالان یا برآمدہ ( جس میں بہت سے ستون یا کھمبے ہوں اور اوپر گردنا دیا گیا ہو ) ۔(۲) درختوں کی قطار ( جیسے نخلستان میں )۔

Colonnaded : (a) ستون دار ؛ کھمبوں والا ۔

Colonnette : (n) [F. dim. of "colonne"] چھوٹا ستون ( خصوصاً جو قطار میں ہو )۔

Colony : (n) [L."colonia"] (۱) نئی بستی ؛ نو آبادی ؛ کسی نئی جگہ بیرونی لوگوں کی آبادی جن کا سیاسی تعلق اپنے وطن سے باقی رہے ؛ آبادکاروں کی جماعت یا ان کا علاقہ ۔ (۲) قدیم یونانی تاریخ کی اصطلاح میں وہ نیا شہر جسے یونانی مہاجرین نے بسایا ہو اور وطنی حکومت آزاد ہو ۔(۳) رومی تاریخ میں فوجی نو آبادی جس میں بالعموم فوج کے پرانے سپاہی آباد کر دیے جاتے تھے ؛ چھاؤنی ۔(٤) (حیاتیات) کیڑوں یا جانداروں کی بستی (جیسے مونگوں کی) ؛ کیڑبستی ؛ کیڑ بادھا ۔(٥) کسی خاص نوع میں ایک امتیازی مقامی آبادی ۔ (٦) جراثیم جو ایک ہی خلیے سے پیدا ہوتے ہوں ۔ (۷) ایک طرح کے لوگوں کی جماعت جو ایک محدود علاقے میں رہتے ہیں ؛ لوگوں کی جماعت جو کسی ادارے میں کسی خاص مقصد کے لئے رکھی گئی ہو ۔(۸) کسی ادارے میں رہنے والے لوگ جو مرکزی عمارتوں سے دور رہتے ہیں ۔

Coloph-/ Colophon-: Colonophony کا مخفف جو بطور واصلہ استعمال ہوتا ہے بمعنی "ذامر"۔

Colophon : (n) [Gr. "kolophon"] خاتمہ ( کتاب کا ) ؛ خاتمہ کتاب ؛ کتاب کے آخر کی وہ تحریر جس میں قدیم زمانے میں مصنف اپنے اور اپنی تصنیف کے حالات لکھتا اور اکثر لفاظی اور انشا پردازی کا زور دکھاتا تھا ۔

Colophonite : (n) [f. COLOPHONY+-ITE] بھورا یا سرخی مائل قسم کا تامڑا ( یاقوت ) ۔

Colophony : (n) [L."coloquintida"] سیاہ رال جس سے تارپین مقطر کرکے نکالتے ھیں : ڈامر ۔

Coloquintida : (n) [med. L."coloquintida"] Colocynth دیکھو

Color : (n) Colour دیکھو

Colorado : (n) [Sp. "Rio colorado"] (۱) زرد بھونرا جس پر کالی دھاریاں ھوتی ھیں اور جو آلو کی فصل کو نقصان پہنچاتا ھے ۔ (۲) Colorado (potato) Beetle

Coloradoite : (n) پارے کا اساسی ٹیلو رائڈ جو کلوریڈو میں پایا جاتا ھے ۔

Coloration / Colouration : (n) (۱)رنگت : رنگ داری : رنگینی ۔ (۲) رنگ بھرائی ( تصویر میں ) : رنگ دینے کا عمل : رنگ آرائی : رنگ آمیزی ۔ (۳) قدرتی رنگ خاص کر جانوروں کی رنگا رنگی ' بوقلمونی : رنگ طبعی ۔ (٤) فن رنگ ریزی ۔ (٥) خصوصیت : مخصوص صفت ' میلان ' سُر کی شدت یا صفت میں لطیف تبدیلی ۔

Coloratura / Colorature : (n) [L."colorat-","colorare"] ( موسیقی ) رنگ آمیزی : شیریں اور بدیع طریقے سے سُر یا آواز کا زیروبم ۔

Colorful : (a) ادبی رنگ سے بھرا ھوا : پر رنگ ' رنگا رنگ ' پر آب و تاب ۔

Colorific : (a) [F."colorifique"] رنگ آور ' رنگ فشاں : رنگ چکاں : رنگ بار : رنگ بیز ' رنگ افگن : رنگ چھوڑنے والا : گہرے رنگ کا : شوخ رنگ ' رنگ سے متعلق ۔

Colorimeter : (n) [L."colorem"+-METER] رنگ سنج ' مقیاس اللون : رنگ پیما ۔

Colorimetric / -al : (a) رنگ سنجی سے متعلق ۔

Colorimetric analysis : (n) ( کیمیا ) رنگ پیمائی تجزیہ ۔

Colorimetric test : (n) ( کیمیا ) رنگ پیمائی جانچ ۔

Colorimetry : (n) رنگ سنجی : رنگ پیمائی ۔

Coloss /-osse : (n) [L."colossus"] (۱) معمولی قدوقامت سے بڑی مورت : دیو پیکر مجسم : عفریت پیکر ۔ (۲) (استعارتاً کوئی بڑی یا عظیم سلطنت : وہ وسیع سلطنت جس کے زیر اثر یا قبضے میں مختلف ممالک ھوں ۔ (۳) کوئی دیو پیکر یا عظیم الشان چیز ۔ (٤) ( تاریخ ) قدیم یونان یا روم کا ایک دیو پیکر بت ۔

Colossal : (a) [COLOSSUS+-AL] (۱) عظیم الجثہ : دیوپیکر : دیو ھیکل : عفریت آسا ۔ (۲) (عام محاورے میں ) شاندار : خوش نما : دیدار ور ۔

Colossally : (adv) شان کے ساتھ : خوش نمائی سے ۔

Colosseum / Coliseum : (n) [L."colosseum"] Coliseum دیکھو

Colossus : (n) [Gr."kolossos"] Coloss دیکھو

Colostrum : (n) [L.] دودھ پلانے والے جاندار کا بچہ دینے کے پہلے چند دنوں تک کا دودھ ( پہلا دودھ ) : ھوبلو : کھیس ۔

Colostration : (n) نو زائیدہ بچوں کی وہ بیماری جو "پہلا دودھ" پینے سے ھوتی ھے ۔

Colotomy : (n) [[Gr. "kolon + tomia"] جراحی شگاف ( قولنج کے مرض میں ) ۔

Colour / Color : (n) [L."colorem"] (۱) رنگ : لون : ایک خاص احساس جو انتشار شعاع سے آنکھ کی پتلی پر پیدا ھوتا ھے : ھر قسم کا ھلکا، گہرا رنگ : مرکب یا مفرد رنگ ۔(۲) سرخ فامی (چہرے کی) : سرخی ۔(۳) رنگ روپ : شکل صورت : شان : بشری ۔(٤) (مصوری ) نقاشی : رنگ آمیزی : رنگ بھرنے کا اصول : رنگ بھرنے کی خوبی : وہ کیفیت جو ھلکے رنگوں کے ملانے سے پیدا ھوتی ھے ۔ (٥) رنگ ( سفوف یا قرص کا جس سے تصویروں میں کام لیتے ھیں) : روغن : مسالا ۔(٦) (جمع) رنگین فیتا یا وردی جو کسی خاص جماعت یا گروہ کے لوگ یا کھلاڑی بطور نشان اختیار کرلیتے ھیں : بانا ۔(۷) فوج یا جہاز کا جھنڈا : پھریرا : علم : پرچم : رنگین کپڑے : رنگ برنگ کے ملبوسات ۔(۸) بناوٹی بات : قسم : نوعیت : حیلہ : بہانہ : عذرلنگ : عذر باطل : ( موسیقی ) گانے کی قسم : طرز ادا کی نوعیت : نمائش : شباھت : شائبہ : منطقی نمائش ۔(۹) طرز : حالت : رنگ ڈھنگ ۔

(۱۰) خاص معنی : کنایہ : اشارہ : (موسیقی اور علم بیان) رنگینی : حسن بیان : جادو بیانی : عبارت آرائی : انشا پردازی : لفاظی ۔ (۱۱) مقامی رنگ ۔ (۱۲) نقطہ نظر ۔ (۱۳) رنگا رنگی : بوقلمونی ۔ (۱٤) دلچسپی : دل کشی ۔ (۱۵) جلد کی رنگت ۔ (۱٦) (معدنیات) سونے کا ذرہ ۔ (۱۷) (نباتیات) سبز رنگ کے سوا کوئی رنگ ۔ (۱۸) ایک رنگ کے پتے (تاش میں) ۔

Accidental colour : دیکھو Complementary colour

Complementary colour : امدادی رنگ : ہر رنگ کے لئے ایک دوسرا امدادی رنگ ہوتا ہے جسے مقررہ مقدار میں ملانے سے وہ رنگ سفید ہو جاتا ہے : (فلسفہ و نفسیات) تکمیلی رنگ ۔

Contrast of colour : (طبیعیات) رنگ کا تضاد ۔

Dead colour : (مصوری میں) وہ رنگ جو شبیہ بنانے سے پہلے کینوس پر لگایا جاتا ہے ۔

Fundamental colour : لون صحیح ' لون اصلی (سرخ، سبز اور بنفشئی یا مصوروں کے نزدیک سرخ، نیلا اور زرد اصلی رنگ ہیں اور باقی تمام رنگ ان ہی رنگوں کو مختلف مقدار میں ملانے سے بنتے ہیں) ۔

Induced colour : (فلسفہ و نفسیات) ساختہ رنگ ۔

Local colour : جزئیات (جن سے اصل شئے یا تصویر زیادہ نمایاں اور واضح ہو جائے) : پس منظر : فضا : مقامی رنگ ۔

Man of colour : کالا آدمی : غیر صبیح اقوام کا فرد خاص کر حبشی : زنگی ۔

Munsell colours : (فلسفہ و نفسیات) منسل رنگ ۔

Non-spectral colour : (کیمیا) غیر اسپکٹری رنگ ۔

Ostwald colours : (فلسفہ و نفسیات) اوس والڈ رنگ ۔

Primary colour : دیکھو Fundamental colour

Secondary colour : ثانوی رنگ : مرکب اول (یعنی دو اصل رنگوں کو ملانے سے جو رنگ پیدا ہوتا ہے) ۔

Simple colour : دیکھو Fundamental colour

Tint colour : (فلسفہ و نفسیات) ہلکا رنگ ۔

To change colour : رنگ بدلنا ' رنگ اڑ جانا : رنگ بدل جانا : سرخ ہو جانا : سرخی دوڑ جانا ۔

To come off with flying colour : کامیابی پانا : بازی جیتنا : قابل تحسین کام کرنا ۔

To get one 's colour / To give one his colour : کھیلنے والے یا ورزش کرنے والوں کی جماعت میں داخل کیا جانا، لے لیا جانا : وردی پانا ۔

To lose colour : رنگ اڑنا : رنگ فق ہونا ۔

To nail colours to mast : جمے رہنا : مستقل رہنا : جگہ سے نہ ہٹنا : نیچے اترنے سے انکار کرنا ۔

To show one 's colours : اپنی اصلی فطرت یا منصوبے کو ظاہر کرنا ۔

To take one colour : شرمانا : لجانا : رنگ اڑ جانا ' جھینپنا ۔

Under colour of : بظاہر ساتھ ہونا ۔

Zones of colour : (فلسفہ و نفسیات) رنگ کے منطقے ۔

Colour : (v) [L."colarare"] (۱) رنگنا : رنگ بھرنا : رنگ دینا ۔ (۲) رنگ آمیزی کرنا : حاشیہ چڑھانا : بات بنانا ۔ (۳) اپنی طرف سے جھوٹ ملا دینا ۔ (٤) اثر ڈالنا : اثر پذیر ہونا ۔ (۵) چہرے پر سرخی دوڑ جانا ۔ (٦) صیقل کرنا : جلا کرنا ۔

Colour bar : (n) اختلاف رنگ ' نسلی کالی اور گوری قوموں میں قانونی یا معاشرتی امتیاز ۔ (تاریخ و سیاسیات) امتیاز رنگ : رنگ کی بناء پر بندش ۔

Colour blind : (a) رنگ ناشناس : رنگندھا (رنگ +اندھا س) : رنگوندھیا ۔

Colour blindness : (n) رنگ نا شناسی : رنگندھاپن : (فلسفہ و نفسیات) رنگ کوری ۔

Partial colour blindness : (فلسفہ و نفسیات) جزوی رنگ کوری ۔

Colour-box : (n) (۱) رنگوں کا بکس : صندوقچہ' نقاشی : رنگ دان (جس میں نقاشی کےلئے مختلف رنگ رکھے جاتے ھیں )۔(۲) وہ بکس جو چھاپنے والےبیلن کو رنگ فراھم کرتا ھے ( کپڑے کی چھپائی میں )۔

Colour circle : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) حلقہ رنگ ۔

Colour disc : (n) ( طبیعیات ) رنگ چکتی ۔

Colour discrimination : ( طبیعیات ) تمیز رنگ ۔

Colour dispersion : (n) (طبیعیات ) انتشار رنگ ۔

Colour film : (n) ( طبیعیات ) رنگین فلم ۔

Colour index : (n) (طبیعیات) رنگ اشاریہ ' رنگ انڈکس ۔

Colour-man : (n) رنگ فروش ' رنگوں کا سودا کرنےوالا : رنگ بیچنے والا : رنگ ملانے والا : رنگ زنی کا نگراں ۔

Colour matching : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) رنگ میل ۔

Colour mixer : (n) ( طبیعیات ) رنگ آمیز : رنگ ملانےوالا ۔

Colour mixing : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) رنگ آمیزی ۔

Colour mixture : رنگ آمیزہ ۔

Binocular colour mixture : ( فلسفہ و نفسیات ) دو چشمی رنگ آمیزہ ۔

Newton's law of colour mixture : (فلسفہ و نفسیات) نیوٹن کا قانون رنگ آمیزی ۔

Colour photography : (n) ( طبیعیات ) رنگین فوٹو گرافی ۔

Colour prints : (n) ( کیمیا ) رنگین تصویر ۔

Colour pyramid : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) اھرام رنگ ۔

Colour scheme : (n) رنگ بندی : کسی کمرے کی آرائش یا چمن بندی میں رنگوں کا جو التزام ملحوظ رکھا جائے ۔

Colour sensation : (n) ( کیمیا ) رنگ کا احساس ۔

Colour sensitivity : (n) ( کیمیا ) رنگ کی حس ۔

Colour sergent : (n) علم بردار سپاھی : جھنڈے کا سپاھی : نشان دار : جھنڈے کی نگھداشت کرنے والا سپاھی ۔

Colour shades : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) رنگ کے روپ ۔

Colour television : (n) ( طبیعیات ) رنگین تیلی ویژن ۔

Colour temperature : (n) ( طبیعیات ) رنگ تاپ ۔

Colour transparency : (n) ( کیمیا ) رنگین فلمی تصویر ۔

Colour triangle : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) رنگ تکون ۔

Colour vision : (n) ( طبیعیات ) رنگ نمائی ۔

Colour vision theory : ( فلسفہ و نفسیات ) نظریہ ادراک رنگ ۔

Colour wheel : (n) ( طبیعیات ) رنگین چکتی : ( فلسفہ و نفسیات ) رنگ چکر ۔

Colourable / Colorable : (a) مصنوعی : جعلی : بناوٹی : نمائشی : صورت حرام ۔

Colourably / colorably : (adv) بناوٹ سے : رنگ آفرینی سے : فریب کے ساتھ ۔

Coloured : (a) (۱) رنگ دار : رنگین ۔(۲) (استعارتًا) آراستہ : مرصع ۔(۳) بناوٹی : مصنوعی ۔(٤) مبالغہ آمیز :طرفدار' طرفدارانہ ۔ (٥) صف بند ۔ (٦) حبشیوں سے متعلق ۔(۷) (تاریخ) غیر سفید ( لوگ )۔

Coloured glass : (n) ( کیمیا ) رنگین شیشہ ۔

Coloured hearing : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) رنگ آمیز سماعت ۔

Coloured person : (n) (۱) حبشی : حبشی نژاد ( جس میں قوم کی آمیزش ھو ) ۔(۲) کالے لوگ ( سفید فام کے سوا ) : کالا ۔

Coloured shadow : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) رنگین سایہ ۔

Coloured stucco : (n) ( اثریات ) رنگین گچ ۔

Coloured vision : (n) ایک قسم کی بیماری جس میں بے رنگ چیز رنگین نظر آتی ھے ۔

Colourer / Colorer : (n) رنگ بھرنے والا : رنگ آمیزی کرنے والا : رنگ ریز : رنگنے والا ۔

Colouring / Coloring : (n) (۱) رنگ : رنگ بھرنے کی وضع یا طرز : رنگ آرائی : رنگینی ۔ (۲) ظاھری نمائش : طرفداری ۔ (۳) ذاتی نقطۂ نظر کا اظہار ۔ (٤) ( موسیقی ) گانے کی قسم : طرز ادا کی نوعیت ۔

Colouring matter : (n) ( کیمیا ) رنگنے والا مادہ ۔

Colourist / Colorist : (n) (۱) رنگ آرا : رنگ بھرنے کا ماھر : مصور : رنگوں کا ماھر ۔ (۲) ( استعارتاً ) مرصع نگار ۔

Colourless / Colorless : (a) (۱) بے رنگ : پھیکا : زرد : بے لطف ۔ (۲) بے اصول : کمزور (اخلاقاً) : الگ تھلگ : روکھا پھیکا : غیر جانب دار : بے رنگ ۔

Coloury / Colory : (n) ( تجارت ) چوکھا : مشہور (ایسے رنگ کا مال جس سے اس کی عمدہ قسم ظاھر ھوتی ھے )۔

Colp : (n) دیکھو Collop

Colportage : (n) [Fr.f."colporter"] کتب فروشی : انجیل فروشی ۔

Colporteur : (n) [Fr. f.as prec .] پھیری والا کتب فروش : انجیل فروش : مذھبی کتابیں بیچتے یا بانٹتے پھرنے والا ملازم ۔

Colstaff : (n) بھاری دستہ دار دیگ وغیرہ کو لے جانے والی لکڑی ۔

Colt : (n) [OE. "colt"] (۱) چار یا پانچ سال کی عمر تک کا نوجوان گھوڑا : اونٹ کا بچھڑا : کرہ ۔ (۲) ناتجربہ کار نوجوان شخص : بےوقوف یا کم عقل آدمی : لال بجھکڑ : اناڑی ۔ (۳) کرکٹ کا پیشہ ور کھلاڑی جو پہلی مرتبہ میدان میں آئے ۔ (٤) ( قانونی عامیانہ ) کارآموز وکالت ۔ (٥) (بحری ) زیر بند : کوڑا : رسی جس سے سزا دی جاتی ھے ۔

Colt : (n) [after Samnet Colt, the inventor] ایک قسم کا پستول ۔

Colt : (v) کوڑے سے مارنا : کوڑے لگانا ۔

Colt-drift : (n) نوجوان گھوڑوں یا ٹٹوؤں کا علاقہ ڈارٹ مور ( Dartmoor ) میں جمع کرنا ۔

Colt-pixi : (n) روح خبیثہ جو بچھڑے کی شکل میں ظاھر ھوکر لوگوں اور گھوڑوں کو دلدل میں پھنسا دیتی ھے ۔

Colthood : (n) بچھیڑا پن ۔

Colting : (n) کوڑے سے مارنا ۔

Coltish : (a) بچھیڑے سا : بیھودہ : خفیف الحرکات : کھلنڈرا ۔

Coltishly : (adv) کھلنڈرا پن سے ۔

Coltishness : (n) کھلنڈرا پن : بچھیڑا پن ۔

Coltsfoot : (n) [From the shape of the leaves] ایک قسم کے پھول لانے والے درخت کا بیج : جنگلی ادرک ۔

Colt's tooth : (n) (۱) بچھیڑے کے ابتدائی دانت ۔ (۲) بوالھوسی : نوجوانی کی امنگیں ۔

Colt's tail : (n) (۱) بادل جس کے کنارے پھٹے پھٹے سے ھوں : دامن چاک ابر : ابر چاک داماں ۔ (۲) ذنب الثعلب : دُم اسپ ۔

Coluber : (n) [L.] ( حیوانیات ) غیر زھریلے سانپوں کی ایک نوع ۔

Colubrid : (n) [L. "coluber"] غیر زھریلا سانپ ۔

Colubriform : (a) غیر زھریلے سانپ کی شکل کا ( زھریلے سانپ کے متعلق کہا جاتا ھے )۔

Colubrine : (n) [L. "colubrinus"] غیر زھریلے سانپ ۔

Colubrine : (a) (۱) سانپ سے متعلق ۔ (۲) غیر زھریلے سانپ کی صفت کا ۔

Columba : (n) دیکھو Calumba

Columba : (n) [L.] کبوتر کی ایک قسم ۔

Columbaceous : (a) [L."Columba"] کبوتر یا فاختہ کی طرح کا : کبوتر سے متعلق ۔

Columbarium : (n) [L.] (۱) کبوتر خانہ ۔ (۲) میز یا الماری کے چھوٹے چھوٹے خانے ۔

Columbary : (n) [as prec .] کبوتر خانہ ۔

Columbate : (n) [f. COLUMBIUM] ( کیمیا ) کولمبک ایسڈ کا نمک ۔

Columbiad : (n) [See next .] (۱) امریکہ سے متعلق رزمیہ نظم ۔(۲) قدیم امریکی فوج میں استعمال ہونے والی بھاری توپ ۔

Columbian : (a) [L."columbia"] امریکہ کا باشندہ ۔

Columbic : (n) [COLUMBIUM+-IC] ( کیمیا ) کولمبیم ( ایک قسم کی دھات ) سے متعلق ۔

Columbic : (a) ایک افریقی پودے کی جڑ سے متعلق ۔

Columbier : (n) [F."colombier"] ایک قسم کا کاغذ جو ۲۴ x ۱/۲ ۳۴ انچ سائز کا ہوتا ہے ۔

Columbiferous : (a) کولمبیم دار ۔

Columbin : (n) [Transf . use of F. "colombin"] ایک قسم کی حاجز چیز ۔

Columbin : (n) دیکھو Calumbin

Columbine : (a) [L."columbinus"] (۱) کبوتر نما : مثل کبوتر ۔ (۲) فاختہ کے رنگ کا ۔

Columbine : (n) [F."colombine"] گل کبوتر ؛ گل تاج الملوک ۔

Columbine : (n) [It."colombina"] ہارلے کوئین (Harlequin) کی معشوقہ ۔

Columbite : (n) خام کولمبیم ؛ ایک سیاہ دھات جس میں لوہا اور میگنیز کولمبیٹ ہوتا ہے ۔

Columbium : (n) [f. Columbia poet. name for America ] کولمبیم ؛ ایک فلزی عنصر جو نایوبیم بھی کہلاتا ہے ۔

Columbo : (n) Calumbe کی متبادل شکل ۔

Columel : (n) [L."columella"] چھوٹا ستون ۔

Columella : (n) [L. dim. of "columna"] (۱) وہ عضو جو ستون کے مشابہ ہوتا ہے ۔ (۲) (حیوانیات) ستونک ۔

Columella aures : (n) ( حیوانیات ) سمعی ستونک ۔

Columellar : (a) مثل ستون ۔

Columelliform : (a) مانند ستون ؛ ستونی شکل کا ۔

Column : (n) [L."columa"] (۱) کھم ؛ کھمبا ؛ ستون ؛ لاٹ ؛ مینار ؛ ( مجازاً ) سہارا ؛ ٹیك ؛ تکیہ ؛ تھم ۔ (۲) ستون نما شئے ۔(۳) ( عضویات و نباتیات ) استوانہ ۔(٤) مشین کا جزء ؛ استوانہ ۔ (٥) ( فوج کا پرا ؛ صفیں (جن کے سامنے کا رخ بہت کم چوڑا ہو ) ۔(٦) ( ریاضی ) کالم ۔ (۷) صفحے کا حصہ ( خاص کر اخبار کا ) ؛ کالم ؛ خانہ ۔(۸) جہازوں کا بیڑا جب وہ ایك دوسرے کے پیچھے جا رہے ہوں ؛ جہازوں کی قطار ۔

Null space column : ( ریاضی ) صفر اسپیس کالم ۔

Column and lintel construction : ( اثریات ) ستون سردلی تعمیر ۔

Column combination : (n) ( ریاضی ) کالمی اجتماع ۔

Column diagram : (n) ( طبیعیات ) ستون ڈائیگرام ، کالم ڈائیگرام ۔

Column matrix : (n) ( طبیعیات ) کالم میٹرکس ۔

Column method : (n) کالمی طریقہ ۔

Column of air : ( طبیعیات ) ہوا کا کالم ۔

Column of water : (n) ( طبیعیات ) پانی کا کالم ۔

Column rank : (n) ( طبیعیات ) کالمی حیثیت ۔

Column rate : (n) ( تجارت ) کالم کی شرح ۔

Column rule : (n) ( طباعت ) پیتل کی وہ پٹری جو ٹائپ کے کلام کو جدا رکھنے کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔

Column space : (n) ( ریاضی ) کالمی اسپیس ۔

Column-wise : (adv. & a) ( ریاضی ) کالم دار ۔

Columnal : (n) (Pl. Columnae) تھم ؛ کالم ؛ ستون ؛ کھمبا ؛ جسم کے مختلف حصوں کا نام ۔

Columnar / Columnal : (a) [late. L."Columnaris"] (۱) ستونی ؛ ستون دار ؛ ستون کی شکل کا ۔(۲) کالم میں لکھا ہوا ؛ اخبار کے کالم سے متعلق ۔ (۳) عمودی ۔

Columnar cash-book : (n) ( تجارت ) خانہ دار نقد بہی ؛ خانہ دار روکڑ بہی ۔

Columned / Columnared / Columiated : (a) ستون دار ؛ کھمبے والا ۔

Columniation : (n) [L."intercolumnium"] ستون بندی ۔

Columniferous : (a) ستون دار ۔

Columniform : (a) ستون نما ۔

Columnist : (n) اخباروں میں کالم لکھنے والا ؛ کالم نویس ۔

Colure : (n) [Gr."kolouros"] دائرہ منقاطعہ ؛ دائرۃ الانقلاب ؛ ان دو بڑے دائروں میں سے ایک دائرہ جو قطبین پر مستطیل بناتے ہوئے ایک دوسرے کو کاٹتے ہیں اور خط اعتدال اور خط مدار کو چاربڑے حصوں میں تقسیم کرتے ہیں ۔

Colutea : (n) [Gr."kolontea"] ( نباتیات ) ایک چھوٹی جھاڑی جس میں زرد پھول ہوتے ہیں ۔

Coly : (n) دیکھو Colies

Colza : (n) [L. Gr. "kolsat"] گوبھی کا بیج ؛ کرم کلے کا بیج ؛ تخم کرنب ۔

Colza oil : (n) روغن کرنب ۔

Com - : ایک سابقہ جو مختلف حالتوں میں Co -, Con -, Cor -, کی صورت اختیار کر لیتا ہے اور "ساتھ" "باہم" "اکھٹا" کے معنی دیتا ہے ۔

Coma : (n) [Gr."koma"] (۱) ( نباتیات ) بج داڑھی ؛ بج گچھا ( باریک اور نرم ریشوں کا وہ گچھا جو بیج کے سرے پر نکل آتا ہے ؛ پھیٹر ؛ ریشے دار اکھوا ؛ ریش ؛ شاخوں کا گچھا ۔ (۲) ( ہیئت ) لفہ یا غلاف ؛ سحابی ؛ سحابیہ کا وہ غلاف، لفافہ یا خول جو دمدار تارے کے سر پر لپٹا ہوتا ہے ؛ کہکشاں کاذب ؛ ذوات الاذناب ۔ (۳) سنجد تلغ یا خولان ۔

Coma : (n) [Gr."koma"] (۱) غیر طبعی گہری نیند ؛ خواب غفلت ؛ خواب گراں ؛ بے ہوشی ؛ غفلت ۔ (۲) ذہنی یا جسمانی جمود ۔

Coma vigil : (n) بے ہوشی کا وہ عالم جس میں مریض کی آنکھیں کھلی رہتی ہیں ۔

Comal : (a) بج داڑھی یا بج گچھا سے متعلق ؛ کہکشاں کاذب سے متعلق ۔

Comarum : (n) [Gr."komaron"] دو رویہ پودوں کی ایک نوع ۔

Comatose : (a) [COMA+-TOSE] (۱) غیر طبعی طور پر غافل یا سوتا ہوا ؛ بے ہوش ۔ (۲) (طب) سباتی ؛ خواب آلود ؛ بے حس ۔

Comatula / Comatulid : (n) (pl.-lae) [L."Comatulus"] سوسن خار پشت حیوان کی ایک قسم جو آزادی سے تیرتا ہے ۔

Comb : (n) [OTeut. "kamboz"] (۱) کنگھی ؛ کنگھا ؛ شانہ ۔ (۲) کوچ ؛ کوچی ؛ اون صاف کرنے یا بجلی جمع کرنے کا شانہ نماآلہ ؛ شانہ نما کوئی چیز ۔ (۳) (مرغ وغیرہ پرندوں کا) کیس ؛ کلغی ؛ تاج ؛ (کبوتر وغیرہ کی) چوٹی ؛ کلغی نما کوئی چیز ۔ (٤) چوٹی ؛ قلعہ کوہ ۔ (٥) ( سمندر میں ) لہر چوٹی ؛ سر موج ۔ (٦) شہد کا چھتا ۔

To cut the comb of : ذلیل کرنا ؛ شیخی کرکری کرنا ۔

Comb : (n) Coomb کی متبادل شکل بمعنی ایک پیمائش ۔

Comb : (n) Coomb کی متبادل شکل بمعنی گھاٹی ؛ کھاڑی ۔

Comb : (v) (۱) کنگھی کرنا ؛ کھریرا کرنا ؛ اون یا سن کوصاف کرنا ؛ تومنا ؛ بل نکالنا ؛ علاحدہ کرنا ؛ الگ کرنا ۔ (۲) موج کا بل کھانا ؛ بل مارنا ؛ پیچانی ہونا ۔ (۳) ( ظرافت ) پیٹنا ؛ مرمت کرنا ۔ (٤) تلاش کرنا ۔ (٥) قاعدے کے ساتھ گولہ باری کرنا ۔

To comb out : کسی کو داخل یا خارج کرنا (خاص کر ان لوگوں کو جو مستثنیٰ کردئیے گئے تھے ) ؛ فوج میں بھرتی کرنا ۔

Comb-brush : (n) کنگھی صاف کرنے کا برش ۔

Combaron : (n) [Fr.] لڑائی ؛ جنگ ؛ تن بہ تن جنگ ؛ جنگ یکایکی ۔

Combat : (n) [Fr."combattra"] مبارزت ؛ کشتی پکڑ ؛ اکیلے اکیلے کا مقابلہ ۔

Trial by combat : آزمائش بہ و سیلہ جنگ ؛ جنگ ؛ جنگی آزمائش ۔

Combat : (v) [Fr."combattre"] (۱) لڑنا ؛ جنگ کرنا ؛ مبارزہ کرنا ؛ کشمکش کرنا ؛ کشتی کرنا یا لڑنا ۔

Combative : (a) جنگ جو ؛ جنگ آور ؛ مبارز ؛ لڑاکا ؛ جھگڑالو ۔

Combatively : (adv) جنگ جوئی سے ؛ مبارزت سے ۔

Combativeness : (n) جنگ جوئی ؛ مبارزت ؛ جنگ آوری ۔

Combatant : (n) [OF.] لڑنے والا سپاہی ؛ حریف ( جنگی اصطلاح میں ) ؛ مصافی سردار (غیر مصافی کا علمبردار ) ؛ محارب ۔

Combatant : (n) (۱) جنگ جو ؛ جنگ آور ؛ جنگ آزما ؛ حریف ۔(۲) (نقابت میں) (شیر کے لئے) بپھرا ہوا ؛ ایستادہ ؛ پچھلے پیروں پر کھڑا ہوا ۔

Combe : (n) Coomb کی متبادل شکل ۔

Comber : (n) (۱) اون یا سن صاف کرنے والا آدمی یا آلہ ؛ دھنیا ؛ نداف ۔(۲) لمبی بل کھاتی ہوئی موج ؛ موج پیچاں ۔

Beach comber : لمبی بل کھاتی ہوئی موج ؛ موج پیچاں ۔

Comber : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Combinable : (a) ترکیب پذیر ؛ قابل اجتماع ۔

Combinableness : (n) ترکیب پذیری ۔

Combinant : (n) [late L."Combinantem"] ( ریاضی ) اجتماع کنندہ ۔

Combinantive : (a) اجتماع کنندہ سے متعلق ۔

Combination : (n) (۱) اتحاد ؛ اتصال ؛ یکجائی ؛ میل ؛ جتھا ؛ متحدہ کاروائی ۔ (۲) ( ریاضی بصیغہ جمع ) اجتماعات ؛ اجتماع ۔ (۳) ( کیمیا ) مختلف الخواص مادوں کا اتصال ؛ اتصاق ۔(٤) ( جمع ) تہ جامہ ؛ زیر جامہ ؛ بچوں یا عورتوں کا وہ تنگ لباس جس میں پاجامہ اور کرتا جڑے ہوتے ہیں ۔(۵) ترکیب ؛ آمیزش ۔ (٦) بستہ ؛ گروہ ؛ بستہ بندی ؛ پیوستگی ۔ (۷) کمبینیشن روم کا مخفف ۔(۸) موٹر سائیکل میں جتی ہوئی گاڑی ۔

Horizontal combination : ( تجارت ) افقی اتصال ۔

Linear combination : ( کیمیا ) خطی جوڑ ۔

Physical combination : ( کیمیا ) طبعی جوڑ ۔

Vertical combination : ( تجارت ) عمودی اتصال ۔

Combination character : (n) ( تجارت ) اتصالی خصوصیت ۔

Combination garment : (n) تہ جامہ ؛ زیر جامہ ؛ بچوں یا عورتوں کا وہ تنگ لباس جس میں پاجامہ اور کرتا جڑے ہوئے ہوتے ہیں ۔

Combination in restraint of trade : ( تجارت ) تجارت کی مشترکہ رکاوٹ ۔

Combination pedal : (n) ارگن باجے کا بیرم جو سُروں کو اٹھانے اور مدھم کرنے میں کام آتا ہے ۔

Combination policy : (n) ( تجارت ) اتصال پالیسی ؛ متحدہ پالیسی ۔

Combination rate : (n) ( تجارت ) اتصال شرح ؛ اشتراک شرح ۔

Combination room / -chamber : (n) کیمرج میں طلبا کا عام یا مشترک کمرہ ۔

Combination sale : (n) ( تجارت ) ملی جلی فروخت ؛ ملی جلی بکری ۔

Combination tariff : ( تجارت ) اتصالی ٹیرف ۔

Combination through rate : ( تجارت ) شرح کے ذریعہ اشتراک ۔

Combinational : (a) اجتماعی ؛ اتحادی ۔

Combinative : (a) (۱) اتحاد پذیر ؛ قابل اتصال ؛ یکجا ہونے والا ۔(۲) جمع ہونے والا ۔

Combinatorial : (a) اجتماعات سے متعلق ۔

Combinatorial analysis : (n) ( شماریات ) جماعتی تجزیہ ۔

Combinatorial power mean : ( شماریات ) جماعتی قوتی درمیانہ ۔

Combinatorial test : (n) ( شماریات ) جماعتی جانچ ۔

Combinatory : (a) دیکھو Combinative

Combine : (v) [late L. "combinare"] (۱) جمع ہونا ؛ مل جانا ؛ یکجا ہو جانا ؛ متحد ہو جانا ؛ باہم ترکیب پانا ؛ آمیز ہو جانا ؛ جماعت بنانا ؛ انجمن بنانا (اقتصادی ، سماجی یا سیاسی مقصد کے لئے) ؛ ملانا ۔ (۲) باندھنا ۔

To combine efforts / forces etc : اجتماعی کوشش کرنا ۔

Combine : (n) [as prec.] اتحاد ؛ اجتماع ؛ ایکا ؛ جتھا ؛ دھڑا ( خاص کر امریکہ میں عوام کے مفاد کے خلاف کوئی کام کرنے کے لئے) ۔

Combined : (a) متحد ؛ ملا جلا ؛ مرکب ۔

Combined iron : (n) ( کیمیا ) ملا ہوا لوہا ۔

Combined legation : (n) ( تاریخ و سیاسیات ) مشترک سفارت خانہ ۔

Combined protein : (n) ( کیمیا ) ملی ہوئی پروٹین ۔

Combinedly : (adv) متحد ہو کر ؛ مل جل کر ۔

Combinedness : (n) اتحاد ؛ جتھا بندی ۔

Combiner : (n) (۱) جمع کرنے والا ؛ یکجا کرنے والا ؛ انجمن بنانے والا ۔ (۲) وہ مشین جو کاغذوں میں گوند لگا کر اور انھیں داب کر کُٹ ( گتّا ) بناتی ہے ۔

Combing : (n) (۱) صفائی ؛ جھڑائی ؛ تومائی ۔ (۲) جھاڑن ؛ اترن (خاص کر اترے ہوئے بالوں کی ) ۔

Combing : (a) بل کھانے والی موج ۔

Combing : (n) Coaming کی متبادل شکل ۔

Combing machine : (n) اون ، سن اور کتان صاف کرنے کی مشین ۔

Combining weight : (n) ( کیمیا ) ملنے کا وزن ۔

Combless : (a) بے کنگھی کا ؛ بے کلغی کا ؛ بے شانہ ۔

Combretaceous : (a) [L. "combretace"] گیاہ عسمہ یا اس سے متعلق ۔

Comburgess : (n) [med. L."comburgensis"] ہم شہری ؛ ہم ولایتی ۔

Combust : (a) [L."combustus"] (۱) سوختہ ؛ نابود ۔ (۲) آفتاب کی نزدیکی کے باعث نظر نہ آنے والا ستارہ ۔

Combust : (v) جلا دینا ؛ جلا ڈالنا ۔

Combustibility : (n) آتش پذیری ۔

Combustible : (a) (۱) آتش پذیر ؛ اشتعال پذیر ؛ بھڑک اٹھنے والا مادہ ؛ قابل احتراق ۔ (۲) ( حیوانیات ) اشتعال پذیر ۔ (۳) (مجازاً) غضبناک ہو جانے والا شخص ۔

Combustibleness : (n) دیکھو Combustibility

Combustion : (n) (۱) افروختگی ؛ اشتعال ؛ احتراق ؛ سلگن ؛ سوزش ۔ (۲) ( کیمیا ) عمل احتراق ؛ حرارت پذیری ؛ جلانا ۔ (۳) ( مجازاً ) ہیجان ؛ غوغا ؛ تحریک ۔

Combustion boat : (n) ( کیمیا ) جلانے کی ناؤ ۔

Combustion bomb : (n) ( کیمیا ) جلانے کا بم ۔

Combustion furnace : (n) ( کیمیا ) جلانے کی بھٹی ۔

Combustion tube : (n) ( کیمیا ) جلانے کی نلی ۔

Combustive : (a) اشتعال دینے والا ؛ اشتعال پذیر ؛ اشتعال انگیز ۔

Combwise : (adv) شانہ کی طرح ؛ مثل شانہ ؛ شانہ وار ۔

Comby : (a) شانہ دار ؛ شانہ نما ۔

Come : (v) [OTeut."kuman"] (۱) آنا ؛ چلنا ؛ آگے بڑھنا ( کسی مقام ، وقت یا نتیجہ تک ) ۔ (۲) پہنچنا ۔ (۳) زمین پر گرنا ؛ اترنا ؛ نازل ہونا ؛ تیزی سے آنا ۔ (٤) نکلنا ؛ نکاسی ہونا ؛ باہر آنا کسی خاندان یا شہر کا فرد ہونا ۔ (۵) رفتہ رفتہ یا آخر میں کسی نتیجہ پر پہنچنا یا مجبور ہو جانا یا ہٹ جانا ۔ (٦) ہونا یا ہو جانا ؛ واقع ہونا ۔ (۷) کھڑا ہو جانا ۔ (۸) نتیجہ نکلنا ۔ (۹) ملنا ؛ حاصل ہونا ؛ حاصل کرنا ۔ (۱۰) متوجہ ہونا ۔ (۱۱) نرم پڑنا ۔ (۱۲) نزدیک ہونا ۔ (۱۳) نقل کرنا ؛ نقالی کرنا ۔ (١٤) دھوکا دینا ؛ کھیلنا ۔ (۱۵) نظر آنا ؛ دکھائی دینا ۔

Light come, light go : چاردن کی چاندنی ؛ آسانی سے ہاتھ آنا پھر جلد ہاتھ سے نکل جانا ۔

Marry come up : اظہار تعجب یا حقارت کے لئے مستعمل تھا ۔

To come about : گذرنا ؛ بیتنا ؛ واقع ہوجانا ( اتفاقاً ) ہونا ۔

To come aboard : (۱) مشہور ہونا ؛ معروف ہونا ۔ (۲) نمودار ہونا ؛ ظاہر ہونا ( عوام کے سامنے آنا )۔

To come-a-cropper : (۱) سرکے بل گرنا ۔ (۲) ( مجازاً ) ناکام ہونا ۔

To come across : کسی کا سامنا ہونا ؛ مڈبھیڑ ہونا ؛ ( کسی کو ) کوئی چیز یا شخص ملنا ؛ دینا خصوصاً چندہ دینا ۔

To come again : (۱) واپس آنا ۔ (۲) تکرار کرنا ؛ دہرانا ۔

To come alive : زندگی کی علامت ظاہر کرنا ؛ حقیقی معلوم ہونا ۔

To come along : ساتھ ساتھ چلے آنا ؛ جلدی کرنا ۔

To come a long way : کامیاب ہونا ۔

To come apart : شکستہ ہونا ۔

To come a sneeze : (عام محاورے میں ) چھینک مارنا ۔

To come at : بات کو پہنچ جانا ؛ پا لینا ؛ رسائی ہو جانا ؛ حاصل کرلینا ۔

To come away : الگ ہو جانا ؛ چلے آنا ؛ ہٹ جانا ؛ ساتھ چلنا ؛ تیزی سے بڑھنا ۔

To come back : (۱) واپس آنا ۔ (۲) زندہ ہو جانا ۔ (۳) یاد آنا ۔ (٤) جواب دینا ۔ (۵) پہلی حالت یا جگہ پر لوٹ آنا ۔

To come between : دو آدمیوں کے درمیان کشیدگی پیدا کرنا ۔

To come by : (۱) پڑا پانا ؛ مل جانا ؛ ہاتھ آنا ۔ (۲) قریب سے گزرنا ؛ قریب آنا ۔

To come clean : اقرار کرنا ۔

To come close : قریب ہونا ۔

To come compass : (کمان کا) کھینچنے پر قوس بنانا ۔

To come down : نیچے آنا ؛ بعد کے زمانے تک روایتاً پہنچنا ؛ گرنا ؛ شیخی کرکری ہونا ؛ گرنا ؛ ( مجازاً ) کھو دینا ؛ مخالفت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ سزا دینا ؛ عطیہ دینا ؛ بیمار پڑنا ۔

To come down upon : جھڑکنا ؛ جھاڑنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ سزا دینا ؛ تاوان وصول کرنا ۔

To come down with : ادا کرنا ؛ اتارنا ۔

To come forward : سامنے نکل آنا ؛ اپنے تئیں پیش کرنا ؛ جواب دہی کے لئے سامنے آنا ؛ ( جواب میں ) لبیک کہنا ۔

To come home to : واضح ہو جانا ؛ سمجھ میں آجانا ؛ دل نشیں ہو جانا ۔

To come home to roost : اپنے کئے کی سزا پانا ۔

To come in for : حصہ پانا ؛ لینا ؛ حاصل کرنا ۔

To come in one's way : حائل ہونا ؛ روکنا ؛ رکاوٹ ڈالنا ۔

To come into one's head : دل میں آجانا ؛ القاء ہونا ۔

To come into one's own : اپنا حق حاصل کرنا ۔

To come into play : اثر کرنا ۔

To come it : کامیاب ہونا ۔

To come it over : غلبہ پانا ؛ تسلط پانا ۔

To come it strong : زور کرنا ؛ طاقت دکھانا ؛ بڑھ کے قدم مارنا ۔

To come near : نزدیک ہونا ( کسی چیز میں )۔

To come one 's way : کسی کے حصے میں ہونا ۔

To come out of : (۱) نکلنا ؛ نکلا ہوا ہونا ۔ (۲) نکل جانا ۔(۳) اعتراف کرنا ۔

Come-and-go : (n) آمد و رفت : آوا جانی : سکڑنا اور پھیلنا ۔

Come-and-go : (a) تبدیلی پذیر ۔

Come-at-table : (n) پہنچ میں : پہنچ کے اندر : ممکن الحصول : قابل حصول : قابل رسائی : رسیدنی : آسان رس ۔

Come-back : (n) (۱) بدلہ ۔ (۲) واپسی ۔

Come-by-chance : (n) اتفاقی ' حرامی ۔

Come-down : (n) تنزل ' پستی : ذلت : زوال ۔

Come-hither : (n) تحریص : ترغیب : دعوت ۔

Come in : (v) (۱) اندر آنا : داخل ہونا ۔ (۲) کھیل شروع کرنا : دوڑ وغیرہ میں درجہ پانا ۔ (۳) منتخب ہونا : بر سر اقتدار آنا ۔ (٤) رواج پانا : رائج ہونا ۔ (٥) کام آنا: کار آمد ہونا ۔ (٦) آمدنی ہونا : (بطور آمدنی) وصول ہونا ۔ (۷) بر محل ہونا ۔ (۸) مناسب ہونا ۔ (۹) جواب دینا ۔ (۱۰) نشانہ ہونا ۔ (۱۱) کسی کام میں عملی حصہ لینا ۔ (۱۲) سرکاری فرائض کا ذمہ لینا ۔ (۱۳) بار آور ہونا ۔

Come into : (v) (۱) قبضہ پانا : قابض ہونا ۔ (۲) نکلنا : حاصل ہونا : ماخوذ ہونا ۔

Come it : کامیاب ہونا ۔

Come of : (v) (۱) ماخوذ ہونا : نکلنا ۔ (۲) ہونا ۔

Come off : (n) (۱) خاتمہ : انجام ۔ (۲) بہانہ : حیلہ ۔

Come-off : (v) (۱) الگ ہونا : بچ کر نکل آنا : اپنے کو بچالینا (لڑائی کے الجھاؤ سے) : ( مرگرکے) بچ نکلنا ۔ (۲) پورا ہو جانا : مراد بر آنا : مکمل ہو جانا : ہو جانا : واقع ہو نا ۔ (۳) کامیاب ہونا ۔ (٤) تشفی بخش ہونا ۔

Come on : (v) (۱) مڈبھیڑ ہونا ۔ (۲) (بصیغہ امر) پیروی کرنا : بات، مانو ( تنبیہ ) ۔ (۳) آگے بڑھنا : ترقی کرنا : بڑھنا ۔ (٤) ہو جانا : آن پڑنا : آپڑنا : حائل ہونا ۔ (٥) پہنچنا ۔

To come out with : کہہ دینا : بیان کر دینا ۔

To come short : قاصر ہونا (ادائے قرض وغیرہ سے) ۔

To come through : (۱) برداشت کرنا ۔ (۲) تبدیلی مذہب ہونا ۔ (۳) دینا : عطا کرنا ۔ (٤) حقیقت بن جانا ۔

To come to a head : منہ بننا : ( زخم کا ) پک جانا ۔

To come to an end : ختم ہونا : موقوف ہو جانا ۔

To come to anchor : جہاز کا لنگر ڈالنا : رک جانا ۔

To come to blows : لڑائی پر اتر آنا : سر پڑنا : گھونسہ بازی شروع کر دینا ۔

To come to grips : جٹ جانا : لگ جانا ۔

To come to hand : پہنچنا ۔

To come to light : ظاہر ہو جانا : منکشف ہو جانا : شائع ہونا ۔

To come to naught : نا کامیاب ہونا ۔

To come to nothing : نا کامیاب ہونا ۔

To come to oneself : (بے ہوشی یا بیوقوفی کے بعد) ہوش میں آنا : دل قابو میں آنا ۔

To come to one 's knowledge : معلوم ہونا ۔

To come to pass : ہونا : گزرنا ۔

To come to stay : کسی شے کا مستقل یا یقینی ہو جانا ۔

To come to terms : متفق ہونا ۔

To come true : خواہش کے مطابق ہونا : حقیقی ثابت ہونا ۔

To come under : تحت میں آنا : زیر اثر آنا : ( کسی کے ساتھ ) شمار ہونا ۔

To come under notice : کسی بات کا علم میں آنا ۔

To come within : دائرے کے اندر آنا ۔

Come : (n) آنا : آمد ۔

(۵) لڑھکنے لگنا ۔(٦) کسی کا دست نگر ہونا ۔ (۷) مطالبہ کرنا ۔

Comedia : (n) [L."comedia"] Comedy ( ہسپانوی ) دیکھو

Comedian : (n) [Gr."komodia"] (۱) ناٹکی ؛ تمثیل نگار ؛ ناٹک نویس ؛ کومیڈی نگار؛ طربیہ نگار۔ (۲) نقال ؛ بھانڈ ؛ سوانگی ؛ سوانگیا ؛ تماشا گر ؛ ایکٹر ۔

Comedienne : (n) [Fr. fem. of "comedien"] ناٹکی ( عورت ) ؛ اداکارہ ؛ رقاصہ ۔

Comedietta : (n) [It. dim. of "comedia"] چھوٹی یا ہلکی کومیڈی ؛ نقل ؛ سوانگ ۔

Comedo : (n) (pl. -ones,-os,-ons) [L."comedere"] (۱) چربی دانہ ؛ کیلیں ؛ مہاسہ ۔ (۲) وہ جلدی مرض جس میں چربی دانہ نکلتا ھے ۔

Comedy : (n) [Gr."komoidia"] سوانگ ؛ ناچ رنگ ( دل لگی کی اور اکثر طنزآمیز نقل جس کا انجام خوشی پر ہو ) ؛ کھیل ؛ ناٹک کی قسم ؛ بیانیہ ؛ طربیہ ؛ خندہ آورناٹک ؛ (مجازاً) زندگی کا مضحك واقعہ ؛ مضحك عنصر ۔

Comeliness : (n) [ME."comlynesse"] خوش روئی ؛ خوش اندامی ؛ دلکشی ؛ خوب روئی ۔

Comeling : (n) [ME."comeling"] نو وارد ؛ نو آباد ؛ مہاجر ؛ تازہ وارد ۔

Comely : (a) [W. Ger. "kumi + lic"] قبول صورت ؛ خوش اندام ؛ دل پسند ( صورت یا کبھی ڈھنگ اور برتاؤ کے اعتبار سے ) ؛ خوش نما؛ شکیل ؛ خوب رو ؛ خوش آئند ؛ خوش منظر ؛ خوش ہیکل ؛ خوش اخلاق ۔

Comer : (n) (۱) آنے والا ؛ وارد ۔(۲) ( عام محاورے میں ) نو وارد ؛ تازہ وارد ۔

Comes : (n) [L. f."com+ire"] (۱) وہ کتاب جس میں چاروں انجیل اور عہد جدید کے رسالے ہوں اور وہ کلیساؤں میں عبادت کے موقع پر پڑھی جائے ۔(۲) (موسیقی) سوال و جواب کی نظم میں پہلے حصے کا جواب ۔(۳) رومی شہنشاہوں کے قانونی یا فوجی مشیر ۔ (٤) بادشاہ کا ایک شریف ونجیب خادم ۔

Comestible : (n) [L."come - + edere"] اشیائے خوردنی ؛ ماکولات۔

Come out : (v) (۱) چھوڑ بیٹھنا ؛ بیٹھ رهنا ؛ ہڑتال کر دینا ۔(۲) امتحان سے نکلنا ؛ کامیاب ہونا ۔(۳) ظاہر ہونا ؛ منکشف ہونا ؛ کھل جانا ؛ مل جانا ۔(٤) چھپنا ؛ شائع ہو جانا ؛ ( پہلی دفعہ سوسائٹی میں ) نمودار ہونا ؛ بر آمد ہونا ؛ مشہر ہونا ۔ (۵) لڑنا ۔(٦) نتیجہ ہونا ۔(۷) نکلنا ( بیماری، پھول وغیرہ کا ) ؛ اپنی رائے ظاہر کرنا ۔(۸) پہلی دفعہ منظر عام پر آنا ۔

Come over : (v) (۱) غالب آنا ؛ غلبہ پانا ؛ رعب جمانا ؛ رسوخ جما لینا ۔(۲) (فاصلہ یا دشواری) طے کرکے آنا ۔(۳) رائے کا بدلنا (دوسری طرف آ ملنا ) ۔ (٤) آ نکلنا ؛ ( نگراں یا محافظ کا) دیکھنے آ جانا ۔(۵) من جانا ؛ رضامند ہو جانا ۔(٦) جا لینا ۔(۷) دھوکا دینا ۔(۸) واقع ہونا ؛ ہونا ۔(۹) ملاقات کے لئے آنا ۔

Come round : (v) (۱) ( دھوکے یا چاپلوسی سے ) غالب آنا ؛ غلبہ پانا ۔ (۲) آپ میں آ جانا (غش یا بیماری میں) ؛ سنبھل جانا ؛ شفا یاب ہو جانا ۔

Come to : (v) (۱) وارث ہونا (اپنی جگہ پر) ٹھہر جانا ۔ (۲) تازہ دم ہونا ؛ تازہ قوت پانا ؛ نئی زندگی پانا ۔(۳) ہوش میں آنا ( غش یا بیوقوفی کی حالت سے) ۔(٤) متفق ہونا ۔ (۵) جہاز کو ہوا کے رخ پر کرنا ؛ کسی خاص جگہ لنگر ڈالنا یا رکنا ۔(٦) مساوی ہونا ۔ (۷) مطلب ہونا ۔(۸) میزان ہونا ۔ (۹) نتیجہ ہونا ۔

Come up : (v) (۱) یونیورسٹی میں داخل ہونا ۔(۲) ( کچھ کہنے کے لئے ) آگے بڑھنا یا پاس آنا ؛ نزدیك ہونا ۔(۳) شانہ ملاکے چلنا ؛ سامنے آ جانا ۔(٤) اگنا ؛ پھوٹنا ۔(۵) رائج ہونا ؛ مقبول ہونا ۔(٦) زیربحث آنا ؛ پیش آنا ۔(۷) معیار کے مطابق ہونا ؛ پورا اترنا ؛ (بصیغہ امر) دوڑو ! تیزچلو! ۔(۸) مساوی ہونا ؛ برابر ہونا ؛ مہیا کرنا ۔(۹) یاد آنا ۔ (۱۰) (بحری ) رخ بدلنا ۔(۱۱) ڈھیل دینا ؛ ڈھیلا کرنا ( رسّی وغیرہ کا )۔

Come upon : (v) (۱) جھپٹنا ؛ آپڑنا ؛ آگے بڑھنا ؛ حملہ کرنا ؛ اثر کرنا ۔(۲) ترقی کرنا ؛ پھلنا پھولنا ۔ (۳) ( طوفان یا وبا کا ) ناگہاں آجانا ؛ آ دبانا ؛ وارد ہونا ۔ (٤) ( بحث کےلئے) پیش ہونا ؛ (سوال) اٹھایا جانا ۔

Comet : (n) [Gr."kometes"] (۱) دم دار تارا ؛ پچھل تارا ؛ جھاڑو تارا ؛ دنبالہ دار سیارہ ۔ (۲) لمبی دم والا ایک پرندہ جس کے پر سے بھنبھناھٹ کی آواز نکلتی ھے ۔ (۳) ایک قسم کی سنہری مچھلی ۔ (٤) ایک قسم کی کشتی رانی کی کشتی ۔ (٥) وہ شخص جو بسرعت ترقی کرتا ھے لیکن جسے وہ تا دیر برقرار نہیں رکھ سکتا ۔

Head of comet : ( ریاضی ) کامٹ کا سر ؛ دم دار ستارے کا سر ۔

Periodic comet : ( ریاضی ) دوری کامٹ ۔

Tail of comet : ( ریاضی ) کامٹ کی دم ۔

Comet-finder : (n) کم قوت والی مگر وسیع منظر کی دوربین جو دمدار ستاروں کی تلاش کے لئے استعمال کی جاتی ھے ۔

Comet-seeker : (n) دیکھو Comet-finder

Comet wine : (n) وہ شراب جو جھاڑو تارے کے سال کھینچی جائے اور جو عام خیال کے مطابق عمدہ قسم کی ھوتی ھے ۔

Comet year : (n) جھاڑو تارے کا سال ۔

Cometarium : (n) خارج المرکز محور پر حرکت دکھانے کی ایک ترکیب ۔

Cometary : (a) دمدار ستارے سے متعلق ؛ دمدار ستارہ نما ؛ ذو ذنبی ۔

Comethod : (n) ( ریاضی ) طریقہ انطباق ۔

Cometic /-al : (a) (۱) دیکھو Cometary (۲) شعلہ وار ؛ مستقل ؛ بد شگون ؛ عجیب و غریب ( چیز ) ۔

Cometographer : (n) دمدار ستارے کو بیان کرنے والا ۔

Cometography : (n) سدمدار ستارے سے متعلق علم ھیئت کا حصہ ۔

Cometology : (n) دمدار ستارے کا علم ۔

Comfit : (n) [L."comfectum"] نقل ؛ پاگ ؛ الائچی دانہ ؛ ھر قسم کی مٹھائی جس کے اندر کوئی خشک پھل یا گری ھو ۔

Comfiture : (n) [F. "comfiture"] مٹھائی ؛ مربّا ۔

Comfort : (v) [L."confortare"] تسلّی دینا ؛ تشفی کرنا ؛ آرام پہنچانا ؛ راحت دینا ۔

Comfort : (n) [See prec.] (۱) تسکین ؛ تسلّی ؛ تشفی ؛ آرام ؛ خاطر جمعی ؛ راحت ؛ اطمینان ؛ آسودگی ؛ آسائش ؛ سکھ ۔ (۲) تسکین دینے والا ؛ غم خوار ؛ غمگسار ۔ (۳) مایۂ تسلی ؛ سرمایۂ راحت ۔ (٤) دوھر ؛ دولائی ۔

Articles of comfort : ( معاشیات ) سامان آرائش ۔

Creature comfort : مایحتاج ؛ اچھا کھانا، کپڑا وغیرہ ۔

Home comfort : خانگی آسائش ؛ گھر کا کام ؛ گھر کے ایسی راحت ۔

Comfortable : ( a ) (۱) آرام دہ ؛ آسائش ؛ اطمینان بخش ؛ آرام و عافیت دینے والا ؛ وسیلۂ راحت ۔ (۲) آسودہ ؛ خوش حال ؛ مطمئن ۔ (۳) دست بند ؛ گلو بند ؛ لحاف ۔

Comfortableness : ( n ) راحت بخشی ؛ آسائش بخشی ۔

Comfortably : ( adv ) آسائش بخشی سے ؛ آسائش بخشی کے طور پر ۔

Comforter : ( n ) (۱) سکھ پہنچانے والا ؛ تسلی دینے والا ؛ غم خوار ؛ غم گسار ۔ (۲) روح مقدس ؛ ( انجیل کی اصطلاح میں ) حضرت عیسیٰ اور روح القدس ۔ (۳) اونی گلوبند ۔ (٤) بچوں کی چسنی ( نیپل ) ۔

Comfortful : ( a ) آرام سے بھر پور ؛ آرام دہ ۔

Comfortless : ( a ) بےچین ؛ بے آرام ؛ رنجور ؛ غمگین ؛ دکھی ؛ ناراحت ؛ ناشاد ۔

Comfortlessly : ( adv ) بے چینی سے ؛ دکھی ھو کر ۔

Comfortlessness : ( n ) نا راحتی ؛ نا آسودگی ؛ بے چینی ؛ بے آرامی ۔

Comfortress : ( n ) آرام پہنچانے والی عورت ۔

Comfrey : ( n ) [ L. "conferva" ] ایک جنگلی درخت جس کے کھردرے پتے کھانسی کی دوا یا چارے کے کام آتے ھیں ؛ سنفیتون فرنگی ؛ اذن الحمار ۔

Comfy : ( a ) بول چال میں Comfortable کا مخفف ۔

Comic : ( a ) [ Gr. "komikos" ] نقل یا کومیڈی سے متعلق : تفنن آمیز ؛ پر تمسخر ؛ مضحکہ خیز ؛ مضحك ؛ خندہ انگیز ۔

The comic : مضحك خیز ؛ مضحك نقل ۔

Comic opera : ( n ) نقلوں کا تماشا ؛ مسخرے پن کا تماشا ، جس میں ظرافت کے پیرائے میں عام بول چال کے گیت یا محض مسخرے پن کے گیت ھوں ۔

Comical : ( a ) (۱) مضحکہ خیز ؛ مضحك ؛ خندہ آور ؛ ظریفانہ ۔ (۲) نرالا ؛ انوکھا ' عجیب و غریب ۔

Comicality : ( n ) مضحکہ خیزی ؛ مسخرا پن ؛ نرالہ پن ۔

Comically : ( adv ) مضحکانہ ؛ مسخرے پن سے ؛ تمسخرانہ ؛ انوکھے پن سے ۔

Comicalness : ( n ) مسخرگی ؛ خندہ آوری ؛ خندہ انگیزی ۔

Comico- : [ Gr. "komikos" ] سابقہ بمعنی " مضحکہ " ۔

Coming : ( n ) آمد ؛ ورود ؛ ظہور ۔

Coming : ( a ) آنے والا ؛ پہنچنے والا ؛ آئندہ ؛ اگے ۔

Coming and going : ناچار ؛ مجبور ؛ بے یارو مددگار ؛ بے سہارا ۔

Coming in : ( n ) (۱) ابتدائی ؛ آغاز ۔ (۲) آمدنی ۔

Coming-of age : ( n ) سن بلوغ ؛ بلوغیت ۔

Coming-on : ( a ) رضامند ؛ تسلیم کرنے والا ۔

Coming out : ( n ) لڑکیوں کا کسی سماجی تقریب میں پہلی بار حصہ لینا ۔

Coming season : ( n ) ( تجارت ) اگلا موسم ۔

Coming year : ( n ) ( تجارت ) اگلا سال ۔

Comings and goings : سرگرمیاں ؛ معاملات ۔

Comintern : ( n ) [ Russ. ] روس کی پارٹی کمیونسٹ انٹرنیشنل ( Communist International ) ۔

Comique : ( a ) دیکھو Comic

Comitadji : ( n ) [ F. "Comitem" ] بے قاعدہ سپاھیوں کا دستہ ۔

Comitative case : ( n ) ( لسانیات ) معیتی حالت ؛ زفافی حالت ۔

Comitatus : ( n ) [ L. "Comitem" ] (۱) جنگ آوروں یا امیروں کی وہ جماعت جو بادشاھوں یا سرداروں کے حق میں ھو ۔ (۲) انگلستان کا ایك ضلع ۔

Comitia : ( n ) [ L. "Com+itium" ] (۱) ( قدیم روم ) رومی عوام کا وہ اجلاس جس میں ضلعوں کے حاکموں کا انتخاب ھوتا تھا اور قوانین منظور کئے جاتے تھے ۔ (۲) آکسفورڈ کے بانیوں اور محسنوں کی یادگار کا سالانہ جشن ۔

Comitia centuriata : ( تاریخ ) ( قدیم روم ) کومی شیا سنتوریاتا ۔

Comitia tributa : ( n ) ( تاریخ ) کومی شیا تری بوتا ۔

Comitial : ( a ) Comitia سے متعلق ۔

Comity : ( n ) [ L. "Comitatem" ] (۱) اخلاق ؛ تواضع ؛ تعظیم و تکریم ( خاص کر بین الاقوامی احترام یا دوستانہ مراسم جن کی رو سے ایك قوم دوسری قوم کے آئین و قوانین کا پاس و لحاظ رکھتی ھے ) ۔ (۲) قوموں کی برادری ؛ زمرۂ اقوام ( جن میں باھم ایسے دوستانہ تعلقات ھوں ) ؛ (تاریخ) برادری ۔

International comity : (۱) بین الاقوامی احترام یا دوستانہ مراسم ۔ (۲) (تاریخ و سیاسیات) بین الاقوامی دوستانہ مراسم ۔

Comity of nations : ( تاریخ و سیاسیات ) قوموں کی برادری ۔

Comma : ( n ) / ( pl.-Commas ) (۱) سکتہ ؛ عبارت میں ٹھہراو کی ایك علامت ؛ وقفہ ؛ کوما ۔ (۲) موسیقی کی تحریر میں ٹھہراؤ کی علامت یا مختلف تانوں میں فرق دکھانے کا نشان ( ، ) ۔

Inverted comma : کسی منقول قول کے آخر اور شروع کی دوھری یا اکھری چھوٹی واو ( " " ) ؛ قول نشان ؛ واوین ۔

Comma bacillus : ( n ) ھیضہ کے جراثیم ؛ نناویں کیڑے ؛ واو نما جراثیم ۔

Comma butterfly : ( n ) ایک قسم کی تتلی جس کے پروں کے نیچے کوما جیسا نشان ہوتا ہے ۔

Command : ( v ) [ L. "Commandare" ] (۱) حکم دینا ' ( خاص کر امر مذہبی احکام کے لئے ) ؛ فرمان جاری کرنا ؛ حکمرانی کرنا ۔ (۲) حاکم ہونا ؛ بالا دست ہونا ' مسلط ہونا ' فرماں روائی کرنا ۔ (۳) (جذبات کو ) قابو میں رکھنا ' زیر اثر کرنا ؛ دسترس میں ہونا ۔ (٤) مستحق ہونا ( ہمدردی وغیرہ کا ) ۔ (٥) ( جنگی اصطلاح ) چھایا ہونا ؛ زد میں لئے ہونا ؛ نظر آنا ( بلندی پر سے ) ۔

To command a suit of cards : تاش کے حکم پتےکو ہاتھ میں رکھنا ۔

Yours to command : فرماں بردار ۔

Command : (n) [See Prec.] (۱) حکم ؛ بولی (جس پر سپاہی قواعد کرتے ہیں ) ' کمان ؛ ہدایت ؛ فرمان ۔ (۲) سرداری ' سپہ سالاری ؛ قیادت ؛ امارت ۔ (۳) قبضہ ؛ تسلط ؛ اقتدار ؛ مہارت ۔ (٤) فوجی دستہ ، ضلع یا علاقہ (جو کسی سپہ سالار کے زیر حکم ہو) ۔ (٥) امر ( مذہبی معنوں میں ) ۔ (٦) دباؤ ؛ جبر ۔ (۷) حد نظر ؛ حد نگاہ ؛ ارد گرد کے علاقوں پر تسلط رکھنے کی قوت ۔ (۸) حاکم ۔ (۹) (تاش کے کھیل میں) سب سے بڑے پتے پرقبضہ ۔ (۱۰) استعمال کی قدرت ( خصوصاً زبان ، لفظ وغیرہ پر ) ۔

At command : قبضہ' قدرت میں ؛ اختیار میں ؛ منھی میں ؛ فرماں بردار ؛ حکم ماننے پر آمادہ ؛ خرچ اور استعمال کے لئے مہیا ۔

Command directed economy : (تجارت) حکمی معیشت ۔

Command economy : ( n ) Command directed economy دیکھو

Command-in-chief : ( n ) اعلیٰ سرداری ؛ سپہ سالاری ؛ اعلیٰ کمان ۔

Command-night : ( n ) وہ رات جس میں ناٹک کا تماشہ یا جلسہ طرب شاہی حکم سے کیا جائے ؛ شاہی مجرے کی رات ۔

Command of language : ( n ) زبان پر قدرت ۔

Command paper : ( n ) (۱) کاغذ جو بادشاہ کے حکم سے پارلیامنٹ کے سامنے پیش ہو ۔ (۲) وہ دستاویز جو سرکاری حکم سے عوام کے خرچ پر اشاعت پذیر ہو ۔

Commandable : ( a ) فرماں پذیر ' حکم پذیر ۔

Commandant : ( n ) [ Fr. ] کمین دار ' فوجی سردار ' قلعہ دار ' جنگی حاکم ۔

Commandantship : ( n ) سرداری ' قلعہ داری ' کمان داری ۔

Commandeer : ( v ) [ F. "commander" ] (۱) ( فوجی خدمت کے لئے ) حکم دینا ؛ بیگاری لینا ۔ (۲) ( مجازاً ) چھین لینا ' ضبط کر لینا ( فوجی ضرورت کی بنا پر ) ۔

Commander : ( n ) [ See "COMMAND" ] (۱) امیر ' بحری سردار جو کپتان سے درجہ میں کم ہوتا ہے ۔ (۲) نائٹوں کا خطاب ۔ (۳) کمان دار ' فوجی سردار' حاکم ' کمانڈر ۔ (٤) مذہبی جاگیر کا منتظم ۔ (٥) بڑا چوڑا چوبی ہتھوڑا ؛ موگرا ۔

Commander of the faithful : خلفائے اسلام کا خطاب ' امیر المومنین ۔

Wing commander : ہوائی فوج کا ایک عہدہ ۔

Commander - in - chief : ( n ) جنگی سردار ' سپہ سالار ' امیر فوج ؛ سینا پتی ' قائد ' مقامی بیڑے کا حاکم ۔

Commandership : ( n ) کمان داری ' سپہ سالاری ۔

Commandery / -dry : ( n ) [ Med. L."commendaria" ] وہ جاگیر یا جائداد یا عمارت جو نائٹوں کے کسی سلسلے کی ملکیت ہو اوران میں سے کسی ایک نائٹ کے ذمہ لگا دی جائے ۔

Commanding : ( a ) (۱) شان دار ؛ بارعب ؛ رعب دار والا ؛ پر شوکت ' رفیع الشان ۔ (۲) بلند ؛ وسیع النظارہ ( پہاڑی وغیرہ ) ؛ چھایا ہوا ؛ مسلط ۔

Commandingly : ( adv ) مسلط ہوکر ؛ قابو میں رکھ کر ؛ رعب داب سے ۔

Commandite : ( n ) [ F. "Commander". ] وہ کمپنی جس کے لئے لوگ سرمایہ پیشگی لگاتے ہیں لیکن شریک کی حیثیت نہیں رکھتے اور نہ ان پر کوئی ذمہ داری ہوتی ہے ۔

Compensating tariff : (n) ( تجارت ) متلافی تجارتی ٹیکس ۔

Compensatingly : (adv) بطور تلافی ؛ بدل ہوکر ۔

Compensation : (n) بدلہ ؛ عوض ؛ ( کسی شے کا ) اجر ؛ مکافات ؛ تلافی ؛ پاداش ؛ تاوان ؛ پاسنگ ؛ بدل ؛ (طب ) کسی ایک عضو کی خرابی یا کمزوری کی وجہ سے دوسرے عضو کی فعالیت کو زیادہ کرنا ؛ (تاریخ) معاوضہ ۔

Employee's compensation : (تجارت ) مزدور معاوضہ ۔

Dismissal compensation : ( سماجیات ) برطرفی معاوضہ ۔

Mechanism of compensation : ( سماجیات) معاوضہ کا طریق کار ۔

Under compensation : ( تجارت ) کم تلافی معاوضگی ۔

Unemployment compensation : ( تجارت ) بے روزگاری کا معاوضہ ؛ ( سماجیات ) کارندوں کا معاوضہ ۔

Vicarious compensation : ( نفسیات و تعلیمات ) نیابتی تلافی ۔

Workman's compensation : (تجارت ) کاریگر معاوضہ ؛ مزدوروں کا ہرجانہ ۔

Compensation award : (n) ( تجارت ) معاوضہ فیصلہ ۔

Compensation balance : (n) ( تجارت ) متلافی توازن ؛ آلہ تثویب ؛ آلہ توازن ۔

Compensation borrowing : (n) ( تجارت ) متلافی قرضہ ۔

Compensation pendulum : (n) متوازن لنگر ؛ آلہ توازن ؛ آلہ تثویب ؛ متکافی ۔

Compensational : (a) بدلہ ؛ عوض ؛ تلافی ؛ مکافات سے متعلق ۔

Compensative : (a) عوض ؛ معاوض ؛ تلافی کن ؛ متکافی ؛ ( نفسیات ) بطور تلافی ۔

Compensator : (n) پاسنگ ؛ معدال ؛ مثواب ؛ موضی ؛ آلہ تثویب ۔

Compensatory : (a) Compensative دیکھو

Compensatory action : (n) ( تجارت ) تلافی عمل ۔

Compensatory action of money : ( تجارت ) زر تلافی عمل ۔

Compensatory action of double standard: (تجارت ) دہرا معیار زر تلافی عمل ۔

Compensatory duty : (n) ( تجارت ) تلافی محصول ۔

Compensatory expenditure : (n) ( تجارت ) تلافی اخراجات ۔

Compensatory finance : (n) ( تجارت ) تلافی مالیات ۔

Compensatory holiday : ( تجارت ) موضی چھٹی ۔

Compensatory lengthening : ( لسانیات ) مکافاتی طول ۔

Compensatory principle of bimetalism : ( تجارت ) دو دھاتیت کا اصول تلافی ۔

Compensatory principle of money : ( تجارت ) زر کا اصول تلافی ۔

Compensatory principle of taxation : ( تجارت ) ٹیکس کا اصول تلافی ۔

Compensatory shortening : (n) ( لسانیات ) معاوضی قصر ۔

Compensatory spending : =(deficit financing) ( تجارت ) تلافی سرمایہ کاری ۔

Compere : (n) [Fr.] ( موسیقی ) ہدایت کنندہ ؛ تنظیم کنندہ ؛ ہدایت کرنے والا ۔

Compere : (v) ہدایت دینا ؛ نظم کرنا ۔

Compesce : (v) [L."compescere"] روکنا ؛ باز رکھنا ؛ منع کرنا ؛ دبانا ۔

Compete : (v) [L."competere"] ہم سری کرنا ؛ برابری کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ ( کسی کام میں ) سعی کرنا ؛ ( کسی کے مقالہ میں ) مسابقہ یا مناصفہ کرنا ؛ ہم چشمی کرنا ؛ ہم کاری کرنا ؛ رقابت کرنا ۔

Competence : (n) (۱) کفایت ( ضروریات زندگی کے لئے کسی شے کی ) ؛ آسودگی ؛ فارغ البالی ۔ (۲) قابلیت ( کسی کام کے کرنے کی ) ؛ استعداد ؛ صلاحیت ، اختیارات ( کسی مقدمے کے ) ؛ اہلیت ؛ اہلیت قانونی ۔ (۳) ایک جھرنے کی ریت ؛ کنکر کی نقل و حمل کی صلاحیت یا قابلیت ۔

Competency : (n) [L."competentia"] : (۱) فارغ البالی : کفایت : (ضروریات زندگی کے لئے کسی شے کی) آسودگی ۔(۲) قابلیت (کسی کام کے کرنے کی) استعداد : صلاحیت : اختیارات کسی مقدمے کے : اہلیت قانونی ۔(۳) ایک جھرنے کی ریت ، کنکر کی نقل و حمل کی صلاحیت یا قابلیت ۔

Social competency : سماجی اہلیت : سماجی استعداد ۔

Competency card : (n) (تجارت) اہلیت کا کارڈ ۔

Competent : (a) (۱) کافی : وافی : بہت ۔(۲) لائق : قابل : مستور ۔(۳) جائز ' واجب ' مباح : درست ' مناسب (عدالت) با اختیار : مقتدر : مجاز : روا : (قانون) باصلاحیت : صاحب اہلیت ۔ (٤) (طبقات الارض) فشار کو برداشت کرنے کی قوت رکھنے والا طبقہ یا پرت جو اسی فشارکو دوسرے تک بغیر ٹوٹے ہوئے پہنچا سکے۔

Competent : (n) (Pl. competentes) بپتسما کا امیدوار ۔

Competent authority : (n) (تاریخ) با اختیار افسر جماعت ۔

Competently : (adv) قابلیت سے : مستعدی سے ' جائز طور پر ۔

Competition : (n) [See COMPETE] مقابلہ امتحان یاتجارت میں ' رقابت ' مسابقت : ہم چشمی : ہم کاری : امتحان ۔

Crop competition : (تجارت) فصلوں کا مقابلہ ۔

Cut-throat competition : =(destructive competition) (تجارت) جان لیوا مقابلہ ۔

Fair competition : (تجارت) مناسب مقابلہ ۔

Free competition : (تجارت) آزاد مقابلہ ۔

Horizontal competition : (تجارت) افقی مقابلہ ۔

Imperfect competition : (تجارت) نا مکمل مقابلہ ۔

Impure competition : (تجارت) غیر خالص مقابلہ ۔

Monopolistic competition : (تجارت) اجارہ داری کا مقابلہ ۔

Perfect competition : (تجارت) مکمل مقابلہ ۔

Potential competition : (تجارت) امکانی مقابلہ ۔

Pure competition : (تجارت) خالص مقابلہ ۔

Simple competition : (تجارت) سادہ مقابلہ ۔

Unfair competition : (تجارت) نا مناسب مقابلہ ۔

Workable competition : (تجارت) قابل عمل مقابلہ ۔

Competition-walla : (a) مقابلہ والا ۔

Competitioner : (n) مقابلہ کرنے والا ' رقابت کرنے والا ' مقابلہ کے ذریعہ ملازمت میں داخل ہونے والا ۔

Competitive : مقابلہ کا ' برابری کا : باہم آزما ۔

Competitive bidding : (n) (تجارت) تقابلی بل لگانا ۔

Competitive demand : (n) (تجارت) تقابلی مانگ ۔

Competitive equilibrium : (n) (تجارت) تقابلی توازن ۔

Competitive firm : (n) (تجارت) تقابلی کارخانہ ۔

Competitive goods : (n) (تجارت) تقابلی اشیاء ۔

Competitive industry : (n) (تجارت) تقابلی صنعت ۔

Competitive investment : (n) (تجارت) تقابلی اصل کاری ۔

Competitive point : (n) (تجارت) تقابلی نقطہ ۔

Competitive rate : (n) : (تجارت) شرح مقابلہ : تقابلی شرح ۔

Competitive socialism : (n) (تجارت) تقابل کا سماج واد ۔

Competitive supply : (n) (تجارت) تقابلی رسد ۔

Competitive traffic : (n) (تجارت) تقابلی آمدو رفت ۔

Competitively : (adv) مقابلہ سے : مقابلہ کے لحاظ سے ۔

Competitiveness : (n) (تجارت) مقابلہ بازی۔

Competitiveness indices : (n) (تجارت) تقابلی اشارے ۔

Competitor : (n) مقابلہ کرنے والا : مد مقابل ' حریف : رقیب : ہم چشم ۔

Competitorship : (n) مقابلہ ۔

Competitory : (a) (۱) رقیبانہ ' حریفانہ ۔(۲) مقابلہ یا مد مقابل سے متعلق ۔

Competitresss : (n) مقابلہ کرنے والی ' عورت مد مقابل ' خاتون رقیب ۔

Compilation : (n) [L."compilationem"] (۱) تالیف : ترتیب : تدوین ۔(۲) اقتباسات یا مجموعہ' اقتباسات ۔

Compilator : (n) مؤلف : مرتب : مدون ۔

Compilatory : (a) تالیف یا مولف سے متعلق ۔

Compile : (v) [L."compilare"] (۱) تالیف کرنا ' ترتیب دینا ' تدوین کرنا (کتاب کی) ۔(۲) (کرکٹ کے عامیانہ محاورے میں) دیر تک کھیلنا : رن بڑھانا ' دوڑ بڑھانا ۔(۳) جمع کرنا ۔

Compiler : (n) دیکھو Compilator

Compital : (a) [L."compitalis"] قدیم رومن چوراہے سے متعلق ۔

Complacence : (n) [med. L."complacentia"] خوشنودی : دل جمعی ۔

Complacency : (n) اطمینان : دل جمعی ' آسودہ خاطری ۔

Complacent : (a) آسودہ خاطر ' مطمئن : دل جمع : خوش خلق ۔

Complacently : (adv) آسودہ خاطری سے ' اطمینان سے : دل جمعی سے ۔

Complain : (v) [L."complangere"] شکوہ کرنا : شکایت (مرض) بیان کرنا : شکایت کرنا (اعلیٰ حکام کی خدمت میں) ۔(شاعرانہ محاورے میں) آہ و زاری کرنا : نالہ و فریاد کرنا : فریاد کرنا : گلہ کرنا ' متہم کرنا ' اعلان جرم کرنا ' استغاثہ دائر کرنا : مریض ہونا ' اظہار ناراضگی کرنا ' صدائے احتجاج بلند کرنا : (گاڑی کے پہیئے ، لدے ہوئے بوجھ کی وجہ سے) غرغرانے کی آواز پیدا ہونا : کراھنا : کراہ کراہ کر کہنا ۔

Complainable : (a) قابل شکایت ۔

Complainant : (n) گلہ گزار : شاکی : داہ خواہ : مدعی ' عارض : مستغیث ۔

Complainer : (n) شکایت کرنے والا : (قانون) مدعی ۔

Complainingly : (adv) شکایتاً ۔

Complainingness : (n) نا آسودگی : ناراضگی : شکایت ۔

Complaint : (n) (۱) شکوہ شکایت : آہ و زاری : نالہ و فریاد ۔(۲) (عدالت) : نالش ' عرضی دعویٰ : فریاد ' استغاثہ ' داد خواہی ۔(۳) مرض : بیماری : دُکھ روگ : علت : عارضہ : ناخوشی ۔(٤) (قدیم) ایک قسم کی نظر جس میں معشوق کی بیوفائی یا دائمی مصیبت کا اظہار ہو ۔

Complaint handing : (n) (تجارت) شکایتوں پر کاروائی ۔

Complaisance : (n) [See COMPLACENCE] خلق : اخلاق : مروت : نرمی : تہذیب : فروتنی : خوش خوئی : مہربانی : حاضر خدمتی ۔

Complaisant : (a) [L."complacere"] با مروت : خوش خلق : حاضر خدمت : فروتن : خوش خو ۔

Complaisantly : (adv) خوش خلقی سے : مروت سے : فروتنی سے ۔

Complect : (v) [L."complecti"] گوندھنا : مربوط کردینا ' وصل کرنا ۔

Complected : (a) وصل کیا ہوا : مربوط کیا ہوا : گوندھا ہوا ۔

Complected : (n) پر معنی ' خاص پہلو لئے ہوتے ' پہلو دار ۔

Complement : (a) [L."complementum"] (۱) تکملہ ۔(۲) (نحو) خبر تا تکملہ خبریہ ۔(۳) (ریاضی) تتمہ : وہ زاویہ جو زاویہ قائمہ کی تکمیل کرتے ہیں : زاویہ تکملہ : زاویہ مکملہ ۔(٤) (جہاز) جہاز کی پوری تعداد (افسروں اور ملاحوں کی) ۔(٥) چاند کی تکمیل (نشان نقابت) ۔(٦) مراسم و آداب ۔(۷) مکمل ۔

Complement of an arc / angle : وہ زاویہ جو زاویہ قائمہ کی تکمیل کرتے ہیں ۔

Complement of an interval : (موسیقی) ایک مثبت مصرعی قطعہ کو مکمل کرنےکا وقفہ ۔

**Complements of a parallelogram :** شکل متوازی الاضلاع کے تکملے ۔

**The complement of a ship :** جہاز کا پورا عملہ ۔

Complement : (v) تکملہ کرنا ' مکمل کرنا ۔

Complemental : (a) تکمیلی ؛ بھرتی کا ؛ پورا کرنے والا ؛ رسمی ۔

Complemental air : (n) سو مربع انچ ھوا جو معمولی تنفس کے بعد اضافہ کی جائے ۔

Complemental male : (n) ( حیوانیات ) طفیلی نر ۔

Complementally : (adv) تکملہ کرتے ھوئے ' کاملاً ۔

Complementarity : (n) ( تجارت ) امدادیت ؛ معاونت ۔

Complementary : (a) مکمل کرنے والا ؛ پورا کرنے والا ؛ متمم ؛ زائد ؛ امدادی ؛ ( ریاضی ) تمامی ۔

Complementary addition : (n) ( طبیعیات ) پورک جمع ؛ متمم جمع ۔

Complementary angles : (n) تکملہ زاویے ' (کیمیا و طبیعیات) پورک زاویے ؛ (ریاضی) تمامی زاویے ۔

Complementary chromaticity : (n) ( کیمیا ) امدادی استعداد رنگ ۔

Complementary colour : (n) ( کیمیا ) امدادی رنگ ؛ وہ رنگ جو آپس میں مخلوط کرنے سے سفید رنگ بن جاتا ھے ۔

Complementary demand : (n) ( تجارت ) تکمیلی مانگ ۔

Complementary distribution : (n) ( لسانیات ) تکمیلی تقسیم

Complementary factor : (n) ( طبیعیات ) پورک جز ؛ ( تجارت ) تکمیلی عوامل ۔

Complementary function : (n) ( طبیعیات ) پورک فنکشن ۔

Complementary goods : (n) ( تجارت ) تکمیلی اشیاء ۔

Complementary job : (n) ( تجارت ) تکمیلی کام ۔

Complementary monopoly : (n) ( تجارت ) معاون اجارہ داری ۔

Complementation : (n) ( لسانیات ) تکمیل ' خبریہ ۔

Complementation multiple : (n) ( لسانیات ) مرکب تکمیل ' مرکب خبریہ ۔

Complete : (a) [L "completus"] پورا ' مکمل ' ثابت ' سالم ' کامل ( کسی کام میں ) ' قطعی ' بالکل ' تمام ؛ (متروک) ماھر فن ' اختتام یافتہ انجام رسیدہ ؛ غیرناقص ' متوازن (غذا) ۔

Complete : (v) پورا کرنا ' تمام کرنا ' ختم کرنا ' ( کام کا ) مکمل کرنا ؛ انجام دینا ۔

Complete association : (n) ( کیمیا ) مکمل میل ' (ریاضی) کامل تلازم ۔

Complete correlation matrix : ( شماریات ) کامل ھم رشتہ آراستے ۔

Completed audit : (n) =(Final audit) ( تجارت ) کامل آڈٹ ؛ اختتامی آڈٹ ۔

Completed business : (n) ( تجارت ) تکمیل شدہ بیمہ ۔

Complete flower : (n) پورا پھول ؛ جس کے تمام عناصر و اعضاء موجود ھوں ۔

Complete integral : (n) ( ریاضی ) کامل تکملہ ۔

Completely : (adv) پورے طورپر ؛ کامل طورسے ' کاملاً ۔

Completely randomised design : ( شماریات ) مکمل اتفاقی ڈیزائن ۔

Complete predicate : (n) (لسانیات) مکمل سند ؛ سند تمام ۔

Complete primitive : (n) ( ریاضی ) کامل ابتدائیہ ۔

Complete quardangle : (n) ( ریاضی ) کامل چار زاوی ۔

Complete quardilatrel : (n) ( ریاضی ) کامل چار ضلعی ۔

Complete quotient : (n) ( ریاضی ) کامل خارج قسمت ۔

Complete sentence : (n) ( لسانیات ) جملہ تام ۔

Complete verb : (n) ( لسانیات ) فعل تام ۔

Completeness : (n) تکمیل ؛ اختتام ؛ اتمام ۔

Completer : (n) پورا کرنے والا ؛ کامل بنانے والا ؛ انجام دینے والا ۔

Completion : (n) [L."completionem"] تکمیل ؛ اتمام ؛ انجام ۔

Completive : (a) تکمیلی ؛ اتمامی ۔

Completive aspect : (n) ( لسانیات ) تکمیلی کیفیت ۔

Completive interjection : (n) ( لسانیات ) تکمیلی فجائیہ ۔

Completory : (a) =(compline) کامل کرنے والا ؛ مکمل بنانے والا ۔ ( کلیسائی) رات کی عبادت ؛ سونے سے پہلے کی عبادت ۔

Complex : (n) [L."complexus"] پیچیدہ بات ؛ الجھا ہوا معاملہ ؛ (نفسیات) ایک دماغی غیر معمولی کیفیت جو رجحانات کو جبلتوں کے دبانے سے پیدا ہو جاتی ہے ' دماغی وہم ؛ ذہنی الجھن ؛ باہم تعلق رکھنے والی چیزوں کا مجموعہ ؛ ( کیمیا ) مخلوط ؛ ملا ہوا ۔

Culture complex : ( سماجیات ) تہذیبی کل ۔

Electra complex : ( نفسیات و تعلیمات ) الیکٹرائی گرہ ، کی باپ سے اتنی غیر معمولی محبت کہ وہ ماں کو رقیب سمجھتی ہے ۔

Father complex : ( نفسیات و تعلیمات ) گرہ پدری ۔

Infantile complex : (نفسیات و تعلیمات) گرہ طفلی ؛ جوان یا پختہ عمر ہو کر بھی اپنے کو بچہ سمجھنا ؛ بچوں کی سی حرکتیں کرنا ۔

Inferiority complex : گرہ کمتری ؛ احساس کمتری ۔

Jehovah complex : ( نفسیات و تعلیمات ) یہوا گرہ ۔

Mother complex : (نفسیات و تعلیمات) گرہ مادری ؛ ( نفسیات ) مادری خلط ۔

Oedipus complex : (نفسیات و تعلیمات) اڈیپس گرہ ؛ بیٹے کی ماں سے اتنی غیر معمولی محبت کہ وہ باپ کو اپنا رقیب سمجھتا ہے ؛ احساس برتری ۔

Complex : (a) ( نحو ) جملہ مرکب ؛ ایک سے زیادہ حصوں سے بنا ہوا ؛ مرکب ؛ پیچیدہ الجھا ہوا ؛ پیچ در پیچ ؛ مختلف الاجزا ؛ ( نفسیات ) خلط ۔

Complex constant : (n) ( ریاضی ) ملتف مستقل ۔

Complex data : (n) ( طبیعیات ) ملتف ڈاٹا ؛ مخلوط ڈاٹا ۔

Complex fact : (n) مخلوط حقیقی ؛ ( فلسفہ ) امر پیچیدہ ؛ پیچیدہ بات ۔

Complex form : (n) (لسانیات) مخلوط روپ ؛ پیچیدہ روپ ۔

Complex frequency : (n) ( طبیعیات ) مخلوط تعدد ۔

Complex function : (n) ( طبیعیات ) مخلوط تفاعل ؛ ملتف تفاعل ۔

Complex geometry : (n) ( طبیعیات ) مخلوط ہندسہ ؛ ملتف جیومیٹری ۔

Complex group : (n) ( ریاضی ) ملتف گروپ ۔

Complex impedance : (n) ( طبیعیات ) مخلوط مقاومت ۔

Complex ion : (n) ( طبیعیات ) مخلوط لجلیہ ۔

Complexion : (n) [L."complexionem"] قدرتی رنگ (چہرے کا) ؛ چہرہ بشریٰ ؛ قیافہ ؛ (استعارتاً) پہلو ؛ معنی ؛ طبیعت ؛ مزاج ۔

Complexion : (v) رنگ دینا ؛ قیافہ کرنا ۔

Complexional : (a) جلد کے رنگ سے متعلق ۔

Complexionally : (adv) جلد کے رنگ کے اعتبار سے ۔

Complexioned : (a) پر معنی ؛ خاص پہلو لئے ہوئے ؛ پہلو دار ؛ ایک خاص قسم کے رنگ روپ کا چہرہ ؛ اچھی صورت والا ۔

Complexionless : (a) بے رنگ ؛ سادہ ؛ زرد ؛ بے پہلو کا ۔

Complexity : (n) پیچیدگی ؛ الجھاوا ۔

Complexly : (adv) پیچیدگی سے ؛ الجھاوے سے ۔

Complex mixed relation language : (لسانیات) مخلوط مرکب موصولی زبان ۔

Complex molecule : (n) ( طبیعیات ) مخلوط سالمہ ؛ ( کیمیا ) کامپلیکس مالیکول ۔

Complex number : (n) ( طبیعیات ) مخلوط عدد ۔

Complex paradigm : (n) ( لسانیات ) مخلوط نقشہ ( اسم و افعال کی گردان کا )۔

Complex peak : (n) ( لسانیات ) پیچیدہ منتہا ؛ مخلوط چوٹی ۔

Complex phoneme : (n) ( لسانیات ) مخلوط صوتیہ ۔

Complex pure relation language : ( لسانیات ) پیچیدہ خالص موصولی زبان ۔

Complex quantity : (n) ( ریاضی ) ملتف مقدار ۔

Complex roots : (n) ( ریاضی ) ملتف ریشے ۔

Complex salt : (n) ( کیمیا ) کامپلیکس سالٹ ؛ مرکب نمک ۔

Complex sentence : (n) ( لسانیات ) مخلوط جملہ ؛ پیچیدہ جملہ ۔

Complex transcription : (n) ( لسانیات ) مخلوط نقل خطی ؛ پیچیدہ تحریر ۔

Complex unit : (n) ( شماریات ) مرکبی واحدہ ( یونٹ ) ۔

Complex variable : (n) ( ریاضی ) ملتف متغیر ۔

Complex word : (n) ( لسانیات ) پیچیدہ لفظ ؛ مخلوط لفظ ۔

Complex zeeman effect : (n) (طبیعیات) مخلوط زیمین اثر ؛ ( کیمیا ) پیچیدہ زیمین اثر ۔

Complexness : (n) پیچیدگی ؛ الجھاوا ؛ ترکیب ۔

Complexus : (n) [L."com+plexus"] پیچیدہ ؛ پیچ در پیچ ۔

Compliable : (n) [See COMPLY] مطیع ؛ فرماں بردار ؛ حکم کی تعمیل کرنے والا ؛ موافقت پذیر ؛ قبول کرنے والا ؛ موافق ۔

Compliance : (n) بجاآوری ؛ ( کسی کے حکم یا خواهش کی ) اطاعت ۔

Compliancy : (n) ( غلامانہ ) اطاعت ؛ عملی منظوری ؛ موافقت۔

Compliancy : (n) =(COMPLIANCE) مطیع ؛ فرماں بردار؛ تعمیل حکم کرنے والا ؛ خوش خلق ؛ با مروت ۔

Complicacy : (n) [L."complicatus"] پیچیدگی ؛ الجھاؤ ؛ الجھاوا ؛ مرکب اور پیچیدہ ساخت ۔

Complicate : (a) [L."complicatus"] الجھا ھوا ؛ پیچیدہ ۔

Complicate : (v) [L."complicare"] پیچیدہ کر دینا ؛ الجھانا ؛ پھنسانا ؛ ملانا ؛ مخلوط کرنا (چیزوں کا) ۔

Complicated : (a) الجھاوا ؛ پیچیدہ ؛ مخلوط ۔

Complicated reaction : (n) مخلوط رد عمل ۔

Complicatedly : (adv) پیچیدگی سے ؛ الجھاؤ سے ۔

Complicateness : (n) پیچیدگی ؛ الجھاوا ۔

Complication : (n) پیچ ؛ پھنساؤ ؛ پھندا ؛ الجھاؤ ( معاملہ کا ) ؛ اشکال ؛ دقت ۔

Complice : (n) [L."complex","-plicem"] دیکھو accomplice

Complicity : (n) [See prec.]=(complexity) ساز باز ؛ سازش ؛ شرکت ؛ ( کسی برے کام میں ) ساتھی ؛ ساجھی یا حصہ دار ھونا ۔

Complier : (n) قبول کرنے والا ؛ موافقت کرنے والا ؛ حکم بجا لانے والا ۔

Compliment : (n) [It."complimento"] (۱) آداب ؛ تسلیم ؛ کورنش ؛ بندگی ؛ سلام ۔ (۲) تحسین ؛ آفرین ؛ داد ؛ تعریف ؛ ستائش ۔ (۳) خاطر ؛ تواضع ۔ (٤) (جمع میں ) سلام ۔ (۵) ( متروک ) تحفہ تحائف ؛ صلہ ؛ انعام ؛ بخشش ۔

Compliment : (v) (۱) تعریف کرنا ؛ داد دینا ؛ ستائش کرنا ؛ تحسین و آفرین کہنا ۔ (۲) خاطر تواضع کرنا ؛ تحفہ تحائف دینا ( متروک ) ؛ انعام دینا ؛ صلہ دینا ۔ (۳) خوشامد کرنا ( تعریف کرکے ) ؛ مبارکباد دینا ۔

Complimental : (a) ستائش کے طور پر ۔

Complimentally : (adv) ستائش کے طور پر ۔

Complimentary : (a) اظہار ستائش کے طور پر ؛ تعارفی ۔

Compline / Complin : (n) [L."completa"] رات کی عبادت ؛ سونے سے پہلے کی عبادت ( عموماً کیتھولک فرقے کی ) ؛ رات کی عبادت کا وقت ۔

Complot : (n) [of uncertain origin] سازش ؛ ساز باز ۔

Complot : (v) سازش کرنا ؛ ساز باز کرنا ۔

**Complotter : (n)** سازش کا شریک ؛ سازباز کرنے والا ۔

**Complutension : (a) [L."complutensis"]** اسپین کے شہر کمپلوتم کا باشندہ یا وہاں سے تعلق رکھنے والا ۔

**Compluvium : (n) [L.]** (روم قدیم) وہ مربع سوراخ جو قدیم روم کے گھروں کی چھت میں ہوتا تھا اور جس کے ذریعہ بارش کا پانی جمع ہو کر حوض میں گرتا تھا ۔

**Comply : (v) [L."complere"]** موافقت کرنا ' خوش اخلاقی سے آداب بجا لانا ؛ حکم بجا لانا ؛ تعمیل حکم کرنا ' تسلیم کرنا ' ماننا ' قبول کرنا ۔

To comply with : کسی کی خواہش یا فرمائش کو انجام دینا ۔

**Compo : [Short for "composition","composite"]** چونے یا گچ کا پلستر ' صندلہ ؛ تراضی طرفین ادائے قرض کے معاملہ میں ۔

**Compone / Compony : (a) [OF. "componne"]** ( نشان نقاب ) دو متبادل رنگوں کے مربعات کے سلسلوں سے بنا ہوا ۔

**Component : (n) [L."componentem"]** ترکیبی جزء ؛ مشتمل حصہ ؛ ترکیبی عنصر ۔

Active component : ( طبیعیات ) عامل جُزء ۔

Electromagnetic component : ( طبیعیات ) الکترو میگنیتی جُزء ۔

Variance component : ( شماریات ) حصص اختلاف ۔

**Component displacement : (n)** (ریاضی) جزء هٹاؤ ؛ نقل مکان ۔

**Component equation : (n)** ( ریاضی ) جزء مساوات ۔

**Component of velocity :** ( لسانیات ) رفتار کا جزء ۔

**Componential analysis : (n)** ( لسانیات ) حصہ داری تحلیل ؛ جزیاتی جزیہ ۔

**Comport : (v) [L."comportare" and F."comporter"]** چلن یا طریقہ اختیار کرنا (اپنی ذات کے متعلق) ؛ روش ؛ اخلاق ' رفتار ۔

To comport with : مناسب ہونا ؛ موافق ہونا ؛ زیب دینا ؛ شایاں ہونا ؛ متحمل ہونا ؛ برداشت کرنا ۔

**Comport : (n)** میوہ خوری کا برتن ؛ ظرف میوہ خوری ۔

**Comportment : (n)** روش ؛ رفتار وکردار ؛ چلن ۔

**Compose : (v) [F."composer"]** (۱) ترکیب دینا ؛ سنوارنا ؛ بنانا ؛ ترتیب دینا ؛ تشکیل دینا ۔ (۲) ( مصنف کےلئے ) لکھنا ؛ تحریر کرنا ؛ تصنیف کرنا ؛ تالیف کرنا ' تخلیق کرنا ۔ (۳) (چھاپا خانہ) حرف جوڑنا ؛ ٹھپے کا جمانا ؛ بٹھانا (حرفوں کا موقع پر) ۔ (٤) ( موسیقی ) راگ بتانا یا تصنیف کرنا ۔ (٥) آرام دینا ؛ تسکین دینا ؛ دلجمعی کرنا ؛ اطمینان دلانا ۔ (٦) فنی دستہ بندی میں گنجائش دینا ۔ (۷) کسی حالات سے موافق ہو جانا ۔

To compose one's countenence : موقع اور ضرورت کے لحاظ سے منہ ( چہرہ) بنا لینا ؛ سنور بیٹھنا ؛ سنبھل بیٹھنا ۔

To compose oneself to write : لکھنے کےلئے تیار ہونا ۔

**Composed : (a)** خاطر جمع ' ساکت ؛ مطمئن ' مرکب ؛ حرف جمایا ہوا ؛ تصنیف یا تخلیق کیا ہوا ۔

**Composedly : (adv)** اطمینان کے ساتھ ؛ خاطر جمع ہو کر ' دل جمعی سے ۔

**Composedness : (n)** اطمینان ؛ سکون ؛ دل جمعی ۔

**Composer : (n)** مصنف ' شاعر ( موسیقی ) نغمہ ساز ؛ نغمہ نگار ؛ نغمہ گر ' راگوں کا موجد ؛ آہنگ ساز' تسکین دینے والا ؛ اطمینان دینے والا ۔

**Composing : (n)** (طباعت) حرف جمانے یا جوڑنے کا کام ؛ فعل Compose کے معنی مصدری، ترکیب، تصنیف ؛ حروف چینی ۔

**Composing frame : (n)** وہ چوکھٹا جس کے سامنے حرف جوڑنے والا کھڑا ہوتا ہے ۔

**Composing machine : (n)** حرف جوڑنے یا جمانے کی کل ؛ ٹھپے جوڑ ( کل ) ۔

**Composing rule : (n)** پیتل یا لوہے کا وہ رول جس کے سامنے حروف جمانے کی پٹری رکھی جاتی ہے ۔

**Composing stand : (n)** وہ چوکھٹا جس کے سامنے کھڑا ہوکر حروف جوڑنے والا کھڑا ہوتا ہے ۔

Composing stick : (n) حرف جمانے ( جوڑنے) کی پٹری ؛ ٹھپے جوڑ پٹری ۔

Composite : (n) [L."compositus","componere"] (۱) (نباتیات) پھول کی قسم : مرکب پھول ۔ (۲) جہاز جو لکڑی اور لوہے دونوں سے بنا ہو ۔ (۳) (تعمیر) آیونی اور کورینتھی طرز تعمیر کا مخلوط ۔

Composite : (a) (۱) مرکب ' مخلوط : ملا جلا ؛ ملا ہوا ؛ جڑا ہوا ۔ (۲) ( ریاضی ) ملا جلا ؛ ( شماریات ) من جملہ ۔

Composite arch : (n) نوک دار یا انی دار محراب ۔

Composite commodity standard : ( تجارت ) مخلوط اشیائی معیار ۔

Composite candle : (n) ناریل کے تیل کے ایسٹرک ایسڈ اور ایسٹرن کے مخلوط سے بنی ہوئی موم بتی ۔

Composite carriage : (n) ریل گاڑی جس میں مختلف درجوں کے ڈبے ہوں ۔

Composite culture : (n) ( سماجیات ) مخلوط تہذیب ۔

Composite demand : (n) ( تجارت ) مخلوط مانگ ؛ مرکب مانگ ۔

Composite family : (n) ( سماجیات ) مخلوط خاندان ۔

Composite function : (n) ( ریاضی ) مرکب تفاعل (فنکشن) ۔

Composite growth curve : ( نفسیات و تعلیمات ) مخلوط خط بالیدگی ۔

Composite hypothesis : (n) ( شماریات ) من جملہ آزمائشی فریضہ ۔

Composite index number : ( شماریات ) اشاریہ من جملہ ۔

Composite number : (n) ( ریاضی ) اعداد غیر مفرد ؛ مرکب عدد ۔

Composite office : (n) ( تجارت ) مخلوط دفتر ؛ ملا جلا دفتر ۔

Composite race : (n) ( تاریخ ) مرکب قوم ۔

Composite rate : (n) ( تجارت ) مخلوط شرح ؛ مرکب شرح ۔

Composite rent : (n) ( تجارت ) مخلوط لگان ' مرکب لگان ۔

Composite sailing : (n) ( جہاز رانی ) جہاز کا دائرہ اعظم میں اور متوازی طور پر ملا کر چلنا ۔

Composite sampling scheme : (n) ( طبیعیات ) اسکیم انتخاب حصص نمونہ ۔

Composite states : (n) ( تاریخ ) مخلوط ریاستیں ۔

Composite supply : (n) ( تجارت ) مخلوط رسد ۔

Composite transfer : (n) ( لسانیات ) مخلوط بدل ؛ مخلوط منتقلی ۔

Composite transverse section : مخلوط عرضی قطع ۔

Composite unit : (n) ( تجارت ) مخلوط اکائی ۔

Composite vessel : (n) وہ جہاز جو لکڑی اور لوہے دونوں سے بنا ہو ۔

Composite word : (n) ( لسانیات ) مخلوط لفظ ؛ مرکب لفظ ۔

Compositely : (adv) مرکب ہوکر ' بالاشتمال ۔

Compositeness : (n) مرکّبیت ' شمولیت ۔

Composition : (n) [L."compositionem"] (۱) بناوٹ یا ترکیب ( فقروں کی ) : الفاظ کی بندش : مضمون نگاری ' انشا ۔ (۲) ( موسیقی ) راگوں کی ترکیب یا تحریر ؛ نغمہ سازی ؛ نغمہ گری ؛ نغمہ نگاری ؛ آھنگ سازی ۔ (۳) چھاپے کے ٹھپوں کا ترتیب سے جمانا ۔ (٤) دماغی ساخت ' کیفیت دماغی ؛ حالت دماغی ۔ (٥) درستی ' ترتیب (تصویر کے مختلف حصوں کی ) ۔ (٦) مقالہ ' مضمون ' تحریر ۔ (۷) مرکب ؛ مخلوط ۔ (۸) مصالحت ؛ تصفیہ ؛ راضی نامہ ' تراضی طرفین ( ادائے قرض کے معاملہ میں) (تجارت میں بھی یہی معنی ہے ) ۔ (۹) مصنوعی مادہ یا شے ( خاص کر وہ جو اصلی کےبجائےاستعمال کیا جائے) ۔ (۱۰) ترکیب ؛ تشکیل ؛ ساخت ۔ (۱۱) ساز گاری ؛ توافق ؛ تطابق ۔ (۱۲) فنی انداز ؛ ہنری طریقہ ۔

Binary composition : ( طبیعیات ) دو خانہ ترکیب ۔

Chemical composition : ( کیمیا ) کیمیائی بناوٹ ۔

Compost : (n) [L."compositum"] مرکب ؛ مرکب کھاد ؛ مخلوط شے ؛ مجموعہ ۔

Compost : (n) [L."computus"] ازمنہ وسطی کے ستارہ شناسی اور تقویمی حساب کے جدول ؛ ایک قسم کا قدیمی (ازمنہ وسطی کا) جدول جو نجومی واقعات اور تقویمی تاریخوں کا حساب نکالنے کے لئے استعمال ہوتا تھا ۔

Compost : (v) [OF."composter"] مرکب کھاد بنانا یا اس سے کام لینا ۔

Composure : (n) [From "compose"] اطمینان ؛ سکون ؛ دلجمعی ؛ آسودگی ؛ متانت ؛ نفس پر تسلط ۔

Compotation : (n) [L."comptionem"] ہم مشربی ؛ ہم پیالگی ۔

Compotator : (n) ہم مشرب ؛ ہم پیالہ و ہم نوالہ ۔

Compotatory : (a) ہم پیالہ ؛ ہم مشرب ۔

Compote : (n) [F.] (۱) تازہ مربّہ (پھلوں کا) ؛ پھل جو شیرے میں رکھ کر محفوظ کئے گئے ہوں ۔ (۲) خوش ذائقہ خوراک جو کبوتر یا بٹیر اور چنا ملا کر پکایا گیا ہو ۔ (۳) پھل رکھنے کا شیشے یا چینی کا پیالہ نما برتن ۔

Compotier : (n) دیکھو Comport

Compound : (v) [L."componere"] (۱) ملانا ؛ شیر و شکر کرنا ؛ آمیز کرنا ۔ (۲) ترکیب دینا ؛ مرکب تیار کرنا ۔ (۳) طرفین کی رضامندی سے معاملہ طے کرنا ؛ جزوی یا کلی طور پر تصفیہ کرنا ؛ قرضہ معاف کردینا ؛ درگذر کرنا ۔ (٤) تشکیل دینا ۔ (٥) مصالحت کرنا ؛ ( قرض یا کسی ذمہ داری کا کوئی رقم رضامندی سے ادا کرکے) ؛ باہم رعایت کے اصول پر مصالحت کرنا ۔ (٦) قرض خواہ کو جزوا قرض ادا کرنا ؛ پورے دعوے کے بدلے تراضی نامہ قبول کرنا ۔ (۷) قانونی کاروائی کے عوض مصالحت کے شرائط قبول کرنا ۔

To compound a felony : ذاتی مصالح سے مجرم کو چھوڑ دینا ؛ قصور کے متعلق (کسی شخص سے) شرائط طے کرنا ۔

To compound an information : (قانون) دعوے سے درگذر کرنا ؛ نالش کے معاملے میں تصفیہ کرنا ۔

Compound : (a) مرکب ؛ مخلوط ؛ آمیختہ ؛ مخلوط ۔

Fallacy of composition : ایک منطقی مغالطہ جس میں اجزا کو درست مان کر کل کو درست مان لیتے ہیں ۔

Composition cloth : (n) ترپال جو ٹرک کو چھپانے کے لیے استعمال ہو ۔

Composition deed : (n) راضی نامہ ؛ تصفیہ نامہ ۔

Composition face : (n) توام بلور کے درمیان کا مشترک قاعدہ یا سطح ۔

Composition metal : (n) تانبہ جستہ سے مخلوط دھات جو جہاز کی غلافی پتر بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Composition of couples : ( ریاضی ) جفتوں کی ترکیب ۔

Composition of creditors : (n) ( تجارت ) قرض خواہوں کی درجہ بندی ۔

Composition of forces : ( ریاضی ) قوتوں کی ترکیب ؛ دو یا دو سے زیادہ قوتوں کو متحد کرنا جس کا اثر یکساں ہو جائے ؛ ایک ایسی قوت معلوم کرنا جس کا اثر دو یا دو سے زیادہ قوتوں کے اثر کے برابر ہو ۔

Composition of trade : ( تجارت ) تجارت کی تنظیم ۔

Composition pedal : (n) ارگن باجا کا وہ پردہ جو پاؤں سے بجایا جاتا ہے ؛ پیر کا بیرم جو سُروں کو اٹھانے یا مدھم کرنے کے کام آتا ہے ۔

Composition plane : (n) دیکھو Composition face

Compositive : (a) پیوست کرنے والا ؛ ملانے یا جوڑنےوالا ۔

Compositor : (n) چھاپے کے حروف ( ٹھپے ) جمانے والا ؛ کمپوزیٹر ؛ حروف چین ۔

Compositorial : (a) حروف چین سے متعلق ۔

Compositous : (a) مرکب پھول ۔

Composmentis : (a) [L.] صحیح العقل ؛ باہوش ۔

Non - composmentis : فاتر العقل ۔

Compossible : (a) جو دوسروں کے ساتھ رہ سکے ؛ ہم وجود ؛ ( نفسیات ) ہم امکان ۔

Compound : (n) [Malay."kampong"] احاطہ ( ہندوستان و چین میں ) ؛ محوطہ ( جس کے بیچ میں مکان یا کارخانہ واقع ہو )۔

Compound : (n) مرکب ؛ جسم مرکب ؛ لفظ مرکب ۔

Appositional compound : ( لسانیات ) مرکب عطفی ۔

Asyntatic compound : ( لسانیات ) مرکب غیرنحوی ۔

Athematic compound : ( لسانیات ) مرکب موضوعی ۔

Attributive compound : ( لسانیات ) توصیفی مرکب ۔

Copulative compound : ( لسانیات ) اصلی مرکب ۔

Determinative compound : ( لسانیات ) مرکب توصیفی ؛ تعینی مرکب ۔

Fused compound : ( لسانیات ) بے قاعدہ مرکب ۔

Improper compound : ( لسانیات ) مرکب تاکیدی ۔

Intensive compound : ( لسانیات ) تکراری مرکب ؛ مرکب اعادی ۔

Interative compound : ( لسانیات ) مرکب امتزاجی ۔

Juxtaposed compound : ( لسانیات ) ترکیبی مرکب ؛ فقروی مرکب ۔

Phrasal compound : ( لسانیات ) فقروی مرکب ۔

Possessive compound : ( لسانیات ) اضافی مرکب ؛ مرکب تحلیلی ۔

Syntactic compound : ( لسانیات ) مرکب نحوی ۔

Synthetic compound : ( لسانیات ) مرکب تصریفی ؛ غیر تحریری مرکب ۔

Tautological compound : ( لسانیات ) تکرار معنی مرکب ؛ مرکب الفاظ ہم معنی ۔

Thematic compound : ( لسانیات ) مرکب موضوعی ؛ مرکب ترجیعی ۔

Compound addition : (n) جمع مرکب ۔

Compound division : (n) ( ریاضی ) تقسیم مرکب ۔

Compound duty : (n) =(compound tariff ) ( تجارت ) مرکب محصول ۔

Compound fraction : (n) ہڈی کا اس طرح ٹوٹنا کہ گوشت اور کھال تک میں زخم ہو جائے ۔

Compound frequency distribution : ( شماریات ) مرکب تعددی بٹاؤ ۔

Compound flexion : (n) ( لسانیات ) مرکبی گردان ۔

Compound friction : (n) ( ریاضی ) فرك مرکب ۔

Compound function : (n) ( طبیعیات ) مرکب تفاعل ( فنکشن )۔

Compound householder : (n) کرایہ دار جس کے ذمے کے محاصل بلدیہ وغیرہ کرایہ میں شامل ہوتے ہیں جنکو مالك مکان ادا کرتا ہے ۔

Compound interest : (n) (تجارت) سود مرکب ؛ سود در سود ؛ ( نباتیات و حیوانیات ) مرکب الاعضاء ۔

Compound interest method of depriciation : ( تجارت ) سود مرکب نکالنے کا طریقہ ۔

Compound interval : (n) ( موسیقی ) وہ وقفہ جو ایك خاص سر سے زیادہ ہو ۔

Compound lense : (n) ( طبیعیات ) مرکب عدسہ ۔

Compound lever : (n) ( طبیعیات ) مرکب لیور ۔

Compound microscope : (n) وہ خرد بین جس میں دو عدسے استعمال ہوں ؛ ( کیمیا ) مرکب خردبین ۔

Compound motion : (n) وہ حرکت جو دو ایسی قوتوں کے ذریعے پیدا ہو جو ایك ہی جسم پر ایك ہی وقت میں دو مخالف سمتوں میں عمل کریں ۔

Compound number : (n) ( طبیعیات ) مرکب عدد ۔

Compound pendulum : (n) ( طبیعیات ) مرکب رقاص ۔

Compound phoneme : (n) ( لسانیات ) مرکب صوتیہ ۔

Compound predicate : (n) ( لسانیات ) مرکب مسند ؛ مرکب خبر ۔

Compound probability : (n) ( ریاضی ) مرکب احتمال ۔

Compound proportion : (n) ( ریاضی ) مرکب تناسب ۔

Compound ratio : (n) ( طبیعیات ) مرکب نسبت ۔

Compound reversionary bonus : (n) ( تجارت ) مرکب قابل واپسی بونس ۔

Compound sentence : (n) ( لسانیات ) مرکب جملہ ۔

Compound statement : (n) مرکب بیان ؛ مخلوط اظہار ۔

Compound substraction : (n) تفریق مرکب ۔

Compound tariff : (n) ( تجارت ) مرکب محصول ۔

Compound tense : (n) ( لسانیات ) مرکب زمانہ ۔

Compound time : (n) ( موسیقی ) تین تال ۔

Compound translation : (n) ( لسانیات ) مرکب ترجمہ ۔

Compound verb : (n) ( لسانیات ) مرکب فعل ۔

Compound word (n) ( لسانیات ) مرکب لفظ ۔

Compoundable : (a) مرکب ہونے کے لائق ؛ قابل امیزش ؛ قابل مصالحت ؛ لائق معافی ۔

Compounded velocity : (n) ( ریاضی ) مرکب رفتار ۔

Compounder : (n) ملانے والا ؛ مرکب کرنے والا ؛ کمپاؤنڈر ؛ آمیزش کرنے والا ؛ مصالحت کرنے والا ؛ معافی دینے والا ' ( تاریخ ) انگلستان کے بادشاہ جیمس دوم کو شرائط کے ساتھ پھر تخت نشیں کرنے کا خواست گار ۔

Compounding of velocities : (ریاضی) رفتاروں کی ترکیب ۔

Comprador : (n) [late L."comaratorem"] ( چین میں ) یورپین تاجر کا دیسی منتظم یا منیب ۔

Comprecation : (n) [L."comprecationem"] اجتماعی دعا ؛ اجتماعی عبادت یا جماعت ۔

Comprehend : (v) [L."comprehendere".] (۱) ادراک کرنا ؛ سمجھنا ؛ ذہن یا تصور میں لانا ( شے یا شخص کو ) ۔ (۲) شامل کرنا ؛ داخل کرنا ؛ اندر لینا ۔

Comprehendingly : (adv) ادراک کر کے ؛ داخل کر کے ؛ شامل کر کے ؛ تصور کر کے ؛ سمجھ کر ۔

Comprehensibility : (a) ادراک پذیری ۔

Comprehensible : (a) قابل دریافت ؛ ادراک پذیر ؛ قابل فہم ؛ قابل شمول ۔

Comprehensibleness : (n) ادراک پذیری ۔

Comprehensibly : (adv) ادراک پذیری سے ۔

Comprehension : (n) [L."comprehensionem"] فہم ؛ ادراک ؛ وہ دماغی قوت جس سے کوئی چیز سمجھ میں آ سکے ؛ وسیع الخیالی ؛ جامعیت ؛ دریافت ؛ قوت دریافت ' اشتملا ؛ ( منطق ) مجموعی صفات جو کسی شے کے تصور میں شامل ہوں ؛ وہ کل صفات جو ایک اصطلاح کلی کی تعریف کے لئے استعمال ہوں ؛ اشارہ ضمنی ؛ خلاصہ ؛ مختصر ؛ مجاز مرسل ۔

Compoundness : (n) مصالحت ؛ معافی ؛ آمیزش ۔

Comprehensive : (a) مدرکہ ؛ ( قوت ) جامع ؛ وسیع ؛ محیط ؛ بسیط ؛ (منطق) متمرکز ( ایک نقطے پر ) ۔

Comprehensive automobile insurance : ( تجارت ) موٹر کار جامع بیمہ ۔

Comprehensive coverage : (n) ( تجارت ) جامع بیمہ ؛ وسیع بیمہ ۔

Comprehensive view : (n) ( تعلیمات ) جامع تصور ۔

Comprehensively : (adv) احاطہ کرکے ؛ جامعیت کے ساتھ ۔

Comprehensiveness : (n) جامعیت ؛ وسعت ۔

Compress : (v) [L. "compressare"] (۱) دبانا ؛ بھینچنا ( ہوا وغیرہ ) ۔ (۲) اختصار یا ایجاز کرنا (تحریر خیالات وغیرہ ) ۔ (۳) ( سرجری ) دباکر بند کرنا ۔ (٤) فشار دینا ؛ تمرکز ؛ ایک مرکز پر لانا ۔

Compress : (n) [L."compressa"] (۱) گدّی ؛ پٹی ؛ بندھن ؛ تر کپڑا ( جو ایسی پٹی سے ڈھکا ہو جس پر پانی اثر نہ کرے اور زخم کو خراب ہونے سے بچائے ) ۔ (۲) وہ مشین جو روئی کے گٹھے کو دبائے ۔ (۳) فشار ۔

Compressed : (a) دباہوا ؛ جما ہوا ؛ فشردہ ؛ مختصر کیا ہوا ؛ خلاصہ ؛ جس کے مقابل کے دو کنارے مسطح یا چپٹے ہوں ؛ ( لسانیات ) بھینچا ہوا ۔

**Compressed air engine** : (n) وہ انجن جو دبی ہوئی ہوا کے ذریعہ چلایا جائے ۔

**Compressed limits** : (n) ( ریاضی ) دبی ہوئی حد میں ۔

**Compressedly** : (adv) مختصر کرکے ' دبا کر : فشار دے کر ' جما کر ۔

**Compressibility** : (n) دب جانے کی قابلیت : ایجاز پذیری : اختصار پذیری : فشار پذیری : فشردگی ' ( طبیعیات ) دابیت ۔

**Compressibility coefficient** : (n) ( ریاضی و طبیعیات ) ضریب داب پذیری : دابیت شرح ۔

**Compressibility factor** : (کیمیا) دبنے کی صلاحیت کا جزء : ( ریاضی ) جزء داب پذیری ۔

**Compressible** : (a) دبنے کے قابل ' فشار پذیر : ایجاز پذیر : اختصار پذیر : ( کیمیا ) دبانے کی صلاحیت : ( طبیعیات ) قابل دباؤ ۔

**Compressible strain** : (n) ( طبیعیات ) دباؤ شرح بگاڑ : ( ریاضی ) داب پذیر بگاڑ ۔

**Compressible stress** : (n) ( ریاضی ) داب پذیر زور ۔

**Compression** : (n) [See COMPRESS] دباؤ : بھینچاؤ : داب : انقباض ' انجماد ' ایجاز ' اختصار : مغز کا دب جانا : انقباض مغز : دماغ ۔

**Compressional** : (a) دباؤ سے متعلق : ایجاز و اختصار سے متعلق ۔

**Compressional force** : (n) ( ریاضی ) داب کی قوتیں ۔

**Compression limit** : (n) ( طبیعیات) انتہا دباؤ ۔

**Compression stress** : (n) ( طبیعیات ) زور دباؤ ۔

**Compressive** : (a) دبانے والی ( شے ) : فشار دینے والا ۔

**Compressively** : (adv) دبا کر : فشار دے کر : جما کر : مختصر کرکے : مختصراً ۔

**Compressive strain** : (n) ( طبیعیات ) دباؤ شرح بگاڑ ۔

**Compressor** : (n) [L.] (۱) دبانے والا : منجمد کرنے والا : موجز ۔ (۲) (تشریح الاعضاء ) وہ عضلہ جو کسی حصہ بدن کو دباتا ہو ۔ (۳) (سرجری) لہو روک : وہ آلہ جس میں پینچ کسنے سے شریانوں کا لہو بہنا موقوف ہو جاتا ہے : خردبینی ( ذرہ بینی ) تحقیقات میں شے کو دبانے والا آلہ ۔ (٤) ( جہازرانی ) وہ آہنی بیرم جو حلقہ دار رسے کو جب وہ کھلتا ہے روک لگا دیتا ہے ۔ (٥) (توپ) وہ دست گاہ جو توپ گاڑی کو ڈھیل کر اس کے چبوترے پر پہنچا دیتا ہے جب وہ توپ پیچھے کی طرف ہٹتی ہے ۔ (٦) ہوا فشار ' مشین جس کے ذریعہ ہوا کو دبایا جاتا ہے ۔

**Compressure** : (n) [L. "comprimere"] دباؤ : فشار ۔

**Comprisal** : (n) ملخص ' تلخیص ' مختصر کرنا ' شامل کرنا ' بشمول ۔

**Comprisable** : (a) اشتمال پذیر : احاطہ کرنے کے قابل ' احاطہ پذیر ۔

**Comprise** : (v) [L."comprendere"] شامل کرنا : گھیرنا : مشتمل کرنا : محیط ہونا ' احاطہ کرنا ۔

**Compromis** : (n) [F.] کسی تنازعہ کو ثالثی کے لیے پیش کرنے کے واسطے اقوام کے درمیان باہمی رضامندی اور پیش کرنے کی شرائط مقرر کر دینا ۔

**Compromis d'arbitrage** : (n) ( تاریخ ) باہمی مفاہمت ۔

**Compromise** : (n) [L.compromissum"] تراضی طرفین : مصالحت : بین بین کا تصفیہ (جس میں ہر فریق کو تھوڑا بہت دبا کر قضیہ چکایا جائے): اعتدال : مفاہمت ' ثالثی ' خطرہ : مخاطرہ ' مخالف نظریوں کی باہمی مفاہمت ۔

**Compromise** : (v) آپس کی رضامندی سے جھگڑا چکانا : معاملے کو رفع دفع کرنا : راضی کر لینا : مصالحت کرنا : ( نادانی سے) اپنے آپ کو مشتبہ کرانا : اپنے آپ کو یا دوسرے کو جوکھوں یا اشتباہ میں ڈالنا : خطرے میں ڈالنا : غیر متعلق شخص خصوصاً دشمن پر راز ظاہر کر دینا ۔

**Compromise clause** : (n) ( تاریخ ) شق مصالحت : دفع مصالحت ۔

**Compromise tariff** : (n) ( تجارت ) سمجھوتا محصول ۔

**Compromiser** : (n) مصالحت کرنے والا : مصالحت کا حامی ۔

Compromisingly : (adv) ازروئے مصالحت ۔

Compromit : (v) [L."compromittre"] دیکھو Compromise

Comprovincial : (a) هم علاقه ؛ هم صوبه ؛ (خاص کر) اپنے علاقے کا بشپ (اسقف) ۔

Compsognathid / Compsognathous : (a) رینگنے والے جانوروں کی ایک جنس کی طرح ۔

Compsognathus : (n) [Gr."Kamthos"+"gnathos"] رینگنے والے جانوروں کی ایک جنس جس کے پاؤں کی انگلیاں پرندوں کے پاؤں کی انگلیوں کے مشابه هوتی هیں ۔

Compter : (n) قرض دار ۔

Comptoir : (n) [Fr.] تجارتی نمائندگی یا کارخانه (غیر ممالک میں) ۔

Compton effect : (n) (کیمیا) کامپٹن اثر ۔

Compton rocoil : (n) (کیمیا) کامپٹن الٹی جست ۔

Comptonite : (n) [Earl compton] ایک معدنی شے ' ایک پتھر ۔

Comptroller : (n) محاسب (Controller کا غلط اعلام) ۔

Comptrollership : (n) محاسب کا عهده ۔

Compulsative : (a) [L."compulsat-"] لازمی ؛ جبری ؛ اجباری ۔

Compulsatively : (adv) لازماً ؛ جبراً ؛ اجباراً ۔

Compulsatory : (a) لازمی ؛ جبری ؛ اجباری ۔

Compulsion : (n) [L."compulsionem"] جبر ؛ زبردستی ؛ دباؤ ؛ زور ؛ (نفسیات) کوئی نا معقول حرکت کرنے کی نا قابل مقاومت تحریک ۔

Compulsitor : (n) [Corrupt.F."compulsator"] (قانون اسکاچ) لازمی و جبری حکم یا کاروائی یا دستور العمل ۔

Compulsive : (a) اجباری ؛ مائل به جبر ؛ مجبور کن ۔

Compulsive settlement : (n) (تاریخ) پابند کرنے والا فیصله (تنازعات کا) ۔

Compulsively : (adv) جبراً و قهراً ؛ زبردستی ؛ جبر کرکے ؛ مجبوری سے ؛ مجبور کر کے ۔

Compulsorily : (adv) لازمی طور پر ؛ زور زبردستی سے ؛ جبری طور پر ۔

Compulsoriness : (n) جبر ؛ جبریت ؛ اجبار ؛ زور ؛ زبردستی ۔

Compulsory : (a&n) [L."compulsorius"] لازمی ؛ جبری ؛ اجباری ؛ دباؤ ڈالنے والا ؛ اجباری قانونی حکم ۔

Compulsory arbitration : (n) (تجارت) لازمی ثالث ؛ (سماجیات) لازمی ثالثی فیصله ۔

Compulsory award : (n) (سماجیات و تجارت) لازمی فیصله ۔

Compulsory bargaining : (n) (تجارت) لازمی سودا بازی ؛ (سماجیات) لازمی سودا کاری ۔

Compulsory check-off : (n) (تجارت) لازمی کٹوتی ۔

Compulsory coverage : (n) (تجارت) جامع بیمه ؛ وسیع بیمه ۔

Compulsory dismissal wage : (n) (تجارت) لازمی برطرفی اجرت ۔

Compulsory employment : (n) (تجارت) لازمی روزگار ۔

Compulsory functions : (n) (تاریخ) لازمی فرائض ۔

Compulsory insurance : (n) (تجارت) لازمی بیمه ۔

Compulsory investigation : (n) (سماجیات) لازمی تحقیق ؛ لازمی چھان بین ۔

Compulsory labour : (n) (تجارت) لازمی محنت ۔

Compulsory liquidation : (n) (تجارت) لازمی چکوتا ۔

Compulsory sandhi : (لسانیات) لازمی سَندھی ۔

Compulsory social insurance : (سماجیات و تجارت) لازمی سماجی بیمه ۔

Compulsory transfer : (n) (تجارت) لازمی تبادله ۔

Compunction : (n) [L."compunctionem"] پشیمانی ؛ ندامت ؛ تاسف ؛ تردد (کسی فعل کے جواز میں) ؛ افسوس ؛ رحم ؛ ترحم ؛ دل سوزی ؛ احساس ندامت ۔

Compunction of conscience : ( نفسیات و تعلیمات ) علامت ضمیر ۔

Compunctionless : (a) بے شرم ؛ بلا تاسف ؛ بے رحم ؛ بلا تردد و تامل ۔

Compunctious : (a) نادم ؛ متاسف ؛ متردد ؛ پشیمان ۔

Compunctiously : (adv) ندامت سے ؛ متاسفانہ ؛ نادمانہ ؛ پشیمانی سے ۔

Compurgation : (n) [ L."compurgationem"] الزام سے براءت ؛ بریت ( بذریعہ حلف ) ۔

Compurgator : (n) حلفی گواہ ؛ شاہد حلفی ۔

Compurgatorial /Compurgatory : (a) قسمیہ یا حلفی شہادت سے متعلق ۔

Compursion : سکوڑ لینا ؛ جمع کرنا ؛ چونن ۔

Computable : (a) [L. computabilis] قابل شمار ؛ قابل حساب ۔

Computation : (n) [ L."computabilis"] قابل شمار ؛ قابل حساب ۔

Computation : (n) [ L."computationem"] حساب ؛ شمار ؛ تخمینہ ؛ گنتی ۔

Computation of bill : ( تجارت ) شمار تاریخ ہنڈی ؛ بل کی تاریخ تعین ۔

Computative : (a) دیکھو Computable

Compute : (v) [ L."computare"] گننا ؛ شمار کرنا ؛ حساب لگانا ؛ حساب کرنا ؛ تخمینہ کرنا ۔

Compute : (n) حساب ؛ شمار ۔

Computer / Computor : (n) شمار کنندہ ؛ حساب لگانے والا ؛ تخمینہ کرنے والا ؛ ایک خود کار برقی مشین جو سادہ اور پیچیدہ حساب لگاتی ہے ' مشین حساب ؛ حساب گر ۔

Analogue computer : ( شماریات ) مماثل کمپیوٹر ۔

Digital computer : ( شماریات ) ہندسی کمپیوٹر ۔

Electronic computer : ( شماریات) برقی کمپیوٹر ۔

High power computer : ( شماریات ) اعلا قوتی کمپیوٹر ۔

Computist : (n) جنتری کا ماہر ۔

Computus : (n) [ late L."computare"] تقویم ؛ جنتری ؛ ایک قدیمی جدول جو نجومی حوادث اور تغیر پذیر تاریخوں کے حساب کے کام آتا تھا ۔

Comrade : (n) [ F."camarade"] ساتھی ؛ رفیق ؛ ہمدم ؛ کمیونسٹ ؛ اشتراکی ساتھی ؛ تجارت کا ساتھی ؛ ہمراہ ' ہم پیشہ ۔

Comrade : (v) رفیق ہونا ؛ رفاقت کرنا ' ساتھ دینا ۔

Comrade- in- arms : (n) فوجی رفیق ۔

Comradely : (adv) رفاقت سے ۔

Comradeship : (n) رفاقت ؛ ساتھی ؛ ہم راہی ؛ ہم دمی ۔

Comstock : (n) [ after Anthony Comstock, a reformer] وہ عورت جو جنسی تعلقات میں حد سے زیادہ محتاط ہو ' وہ عورت جو بات چیت میں بہت بنتی ہو ' عفت یا اخلاق میں بہت زیادہ نمائشی ۔

Comte : (n) [ Fr.] فرانسیسی نواب کا خطاب ۔

Comtian : (a) [ F."August comte"] فرانسیسی فلسفہ مثبت سے متعلق یا فرانسیسی فلاسفر کامٹ سے متعلق ۔

Comtism : (n) فرانسیسی فلسفی کامٹ کا یہ اصول کہ ہمیں اسباب و علل کو چھوڑ کر صرف معلوم اور ثابت شدہ اشیاء سے بحث کرنی چاہئے ؛ کومٹیت ' فلسفہ واقفیت ؛ ایجادیت ۔

Comtist : (n) کومٹ کا مقلد یا فلسفہ مثبت کا پیرو ۔

Comuneres : (n) ( تاریخ ) ہسپانوی شہری جماعت ' کمیونرز ۔

Comus : (n) [ Gr."komos"] عیش ؛ لذت ؛ عیش کا دیوتا ۔

Con : (v) [ OE."cunn"] یاد کرنا ؛ بر زبان کرنا ؛ حفظ کرنا ؛ مطالعہ کرنا ؛ جاننا ۔

To con thanks : سپاس گذار ہونا ۔

Con / Conn / Cun : (v) جہاز کو سیدھا چلانا ۔

Con / Conn : (n) جہاز کو سیدھے چلانے کا کام ۔

Con : (n) دستک ' درزنی ' ( عامیانہ ) گلہری ۔

Con : (adv & n) Contra کا مخفف بمعنی خلاف ؛ برضد ۔

Pros and cons : موافق و مخالف ؛ مالہ و ما علیہ ۔

Con : (prep) =(cum) [ L."cum"] ساتھ ۔

Con : سابقہ بمعنی ساتھ ۔

Con : (v) دغا دینا ؛ فریب کرنا ' دھوکا دینا ' جعل بتانا ؛ ترغیب دینا ؛ تحریص کرنا ؛ دھوکے سے روپیہ تصرف میں لانا ۔

Con - : ( عامیانہ ) Convict کا مخفف ۔

Con : ( عامیانہ ) Contractor کا مخفف

Con : ( عامیانہ ) Consumption کا مخفف ۔

Con : ( عامیانہ ) Confidence کا مخفف ۔

Con-attitude : (n) ( نفسیات ) مخالف رویہ ۔

Conacre / Corn-acre : (n) [ Corrupt.f.corn acre] ( آئرستان میں ) جتی ہوئی زمین جو پٹے پر دی جائے ۔

Conacre : (v) جُتی ہوئی زمین پٹے پر دینا ۔

Conacrer : (n) جُتی ہوئی زمین پٹے پر لینے والا ۔

Conamarin : (n) [ L."conium"] ایک تلخ مادہ جو شکیران میں پایا جاتا ہے ۔

Cona more : (a) [ It.] محبت کے ساتھ ؛ خوشی کے ساتھ ' طمسرت کے ساتھ ' (موسیقی) نرمی کے ساتھ ؛ ملائمت کے ساتھ ۔

Conario - : واصلہ بمعنی " صنوبری جسم " ؛ صنوبری غدود ۔

Conarium : (n) [ Gr."konarion"] دماغ کا صنوبری غدہ ۔

Conation : (n) [ L."conationem"] ( فلسفہ ) فعل ارادی ۔

Conative : (a) فعل ارادی سے متعلق ؛ فعل ارادی کا ۔

Conature theory : (n) ( نفسیات ) نظریہ فعل ارادی ۔

Conatus : (n) [ L."conari"] (۱) کوشش ۔ (۲) فطری میلان یا تحریک ؛ ( نفسیات ) محرک تحفظ ذات ۔

Conaxial : (a) دیکھو Coaxial

Concamerate : (v) [ L."concamerare"] خانہ دار بنانا ؛ طاق دار بنانا ۔

Concameration : (n) محراب ؛ محراب دار چھت ؛ خانہ دار خانہ ۔

Concatenate : (v) [ L."concatenare"] سلسلہ ملانا ؛ کڑیاں ملانا ؛ مربوط کرنا ۔

Concatenate : (a) مسلسل ؛ پیوستہ ' مربوط ۔

Concatenation : (n) [ L."concatenationem"] سلسلہ بندی ؛ ربط ؛ تسلسل ؛ زنجیر ۔

Concatenator : (n) سلسلہ ملانے والا ؛ کڑیاں ملانے والا ۔

Concatervate : (a) [ L."concatervalus"] اکٹھا کیا ہوا ؛ انبار لگایا ہوا ۔

Concausal : (a) علت مشترک سے متعلق ۔

Concausal : (n) علت مشترک ۔

Concause : (n) [ med.L."concausa"] علت مشترک ۔

Concave : (n) [ OF."concave"] مقعر سطح ؛ گنبد آسمان ؛ کسی مشین کا مجوف حصہ ۔

Concave : (a) مجوف ؛ مقعر ۔

Concave : (v) [ L."concavare"] مجوف بنانا ؛ مقعر بنانا ۔

Concave key : (n) ( تجارت ) کنکیوکی ؛ مجوف کنجی ۔

Concave convex : (a) محدث مقعر ؛ ایک طرف محدب دوسری طرف مقعر ۔

Concavely : (adv) مقعر یا مجوف طور پر ۔

Concaveness : (v) قعر ' تقعر ۔

Concavity : (n) [ L."concavitas"] (۱) قعر ؛ تقعر ۔ (۲) جوف ۔ (۳) مقعر سطح ؛ پیالہ نما سطح ۔

Concavo - : جزء ترکیبی بمعنی " مقعر " ۔

Concavo-concave (a) دو رخا مقعر ' دونوں طرف مقعر ۔

Conceal : (v) [L."concelare"] چھپانا : پوشیدہ کرنا : پنہاں کرنا ' نہاں رکھنا : اخفا کرنا ۔

Concealed : (a) پوشیدہ : پنہاں : نہاں : مخفی ۔

Concealdly : (adv) پوشیدہ طور پر ' پنہاں طور پر : نہاں رکھ کر ۔

Concealedness : (n) پوشیدگی ' پنہانی ۔

Concealer : (n) پوشیدہ کرنے والا : نہاں رکھنے والا : پنہاں رکھنے والا ۔

Concealment : (n) (۱) چھپانا : پوشیدگی : اخفا' پردہ داری ۔ (۲) چھپانے کی جگہ ۔ (۳) بغیر جائز استحقاق کے زمین پر قبضہ رکھنا ۔

Concealment of risk : (تجارت) جوکھم چھپانا : اخفائے خطر ۔

Concede : (v) [L."concedere"] منظور کرنا : ماننا ( حقوق و مراعات ) : تسلیم کرنا ' قبول کرنا ؛ اجازت دینا : جائز رکھنا ( کھیل میں رعایت کرنا ) : ( سوقیانہ ) کھو دینا : ہارنا ( کھیل ) ' فرض کر لینا : رعایت دینا ۔

Conceder : (n) منظور کرنے والا : ماننے والا : اجازت دینے والا ' جائز رکھنے والا ' رعایت دینے والا ۔

Conceit : (n) [ME."conceite"] (۱) خود بینی : زعم باطل ' خود رائی ' عجب ۔ (۲) خیال : تصور ۔ (۳) نظیر شخصی ' عقیدہ : ذاتی نظر ؛ ذاتی خیال ۔ (٤) وھم ۔ (٥) خیال دور رسی ؛ چونکا دینے والا ' پرُکار : بے اعتدال اور پر تکلف استعارہ ۔ (٦) کوئی دل چسپ یا دل کش چیز ۔

Conceit : (v) [ME."conceite"] گمان کرنا : خیال کرنا ؛ خیال جما لینا ( کسی بات کے متعلق ) : تصور کرنا ؛ پسند کرنا ؛ خود بینی کرنا ۔

Conceited : (a) (۱) مغرور ' خود بیں ؛ خود پسند ؛ شیخی باز ؛ وسواسی ۔ (۲) انوکھا : نکتہ سنج : بذلہ سنج ۔ (۳) نازک مزاج ؛ تنک مزاج ۔ (٤) خیالی : قیاسی ۔ (٥) وہم : خیال ۔

Conceitedly : (adv) خود بینی سے : خود پسندی سے ؛ شیخی سے ۔

Conceitedness : (n) خود بینی ' خود پسندی ۔

Conceitless : (a) نا واقف : بے خبر ۔

Conceity : (a) (۱) خود بیں : مغرور ' تنک مزاج ۔ (۲) بذلہ گو ' لطیفہ گو ۔

Conceivability : (n) فہم پذیری ' ادراک پذیری : امکان پذیری ۔

Conceivable : (a) قابل فہم : ادراک پذیر ' سمجھ یا تصور میں آنے والی بات ' ممکن ' امکان پذیر ' قابل حصول ' قابل یقین ۔

Conceivableness : (n) فہم پذیری : ادراک پذیری ' امکان پذیری ۔

Conceivably : (adv) فہم پذیری سے ' ادراک پذیری ؛ ممکن طور پر ۔

Conceive : (v) [L."concipere"] (۱) نطفہ قبول کرنا ' حاملہ ہونا : پیٹ رھنا ۔ (۲) تصور کرنا : خیال کرنا ' قیاس کرنا ' سوچنا : سمجھنا ۔ (۳) بنانا ' تشکیل کرنا ( کسی مطلب کا خاص پیرایہ میں ) ۔

Conceiver : (n) سوچنے والا ' سمجھنے والا : تشکیل کرنے والا ۔

Conceleberate : (n) [L."concelebrare"] (۱) مل کر مناجات کرنا : با جماعت دعا مانگنا ( پادریوں کا مل کر دعا پڑھنا ) ۔ (۲) عشائےربانی کو ایک ساتھ ادا کرنا ۔

Concelebration : (n) باجماعت دعا یا مناجات خوانی ۔

Concent : (n) [L."concentus"] مطابقت : توافق ' آوازوں کی ہم آہنگی ۔

Concenter : (n) (۱) ہم مرکز کرنا؛ مرتکز کرنا ۔ (۲) مرکز کے گرد جمع کرنا ' قوت بڑھانا ۔ (۳) ہم مرکز ھونا ۔

Concentrate : (v) [See CONCENTRE] ( فوج ، طاقت یا توجہ کا ) مجتمع کرنا : مرتکز کرنا ؛ ھمہ تن متوجہ ھونا : سمیٹنا : اکٹھا کرنا : ( کیمیا ) اجتماع : ارتکاز ( کسی سیال کا اکٹھا ھونا کہ اس کی قوت بڑھ جائے) : خالص کرنا : جوھر یا روح کو ظاھر کرنا ۔

Concentrate : (a) مرتکز کیا ہوا ؛ جمع کیا ہوا ۔

Concentrate : (n) اجتماع کیا ہوا ۔

Concentrated : (a) ( حیوانیات ) مرتکز ؛ اکٹھا ہونا ۔

Concentration : (n) اجتماع ؛ ارتکاز ؛ ایک جگہ مجتمع ہونا ؛ ہمہ تن توجہ ؛ تکثیف ؛ تکاثف ؛ انجماد ۔

Curve of concentration : ( شماریات ) ارتکازی منحنی ۔

Ellipse concentration : ( شماریات ) ناقص افکار ۔

Index of concentration : ( شماریات ) اشاریہ ارتکاز ۔

Concentration camp : (n) جنگی قیدیوں کو رکھنے کی جگہ یا کیمپ ۔

Concentration cell : (n) ( کیمیا ) ارتکاز سیل ؛ کانسنٹریشن سیل ۔

Concentration gradient : (n) ( کیمیا ) گاڑھے پن کے ڈھلان کی شرح ۔

Concentration of capital : ( تجارت ) ارتکاز اصل ۔

Concentration of light rays : ( کیمیا ) روشنی کی شعاعوں کا ارتکاز ۔

Concentration polarisation : (n) ( کیمیا ) تقطیب ( گاڑھے پن کی ) ۔

Concentration ratio : (n) ( تجارت ) ارتکاز کا تناسب ۔

Concentration theory : (n) ( تجارت ) ارتکاز کا نظریہ ۔

Concentrative : (a) اجتماعی ؛ ارتکاز کرنے والا ؛ تمرکزی ۔

Concentrativeness : (n) اجتماعیت ؛ مرتکزیت ۔

Concentrator : (n) مجتمع کرنے والا ؛ مرتکز کن ؛ ( آتشی اسلحہ ) مرتکز کرنے والا چھلاً جو کارتوس کے اندر رہتا ہے ۔

Concentre / Concenter : (v) [ F."concentrer" ] Concenter دیکھو

Concentric : (a) ہم مرکز ؛ متحد المرکز ؛ ہم محور ۔

Concentric : (n) ہم مرکز دائرے ۔

Concentric chart : (n) ( تجارت ) ہم مرکز چارٹ ۔

Concentric circles : (n) ( طبیعیات ) ہم مرکزی دائرے ۔

Concentric coil : (n) ( طبیعیات ) ہم مرکزی کوائل ۔

Concentric fire : (n) واحدالمرکز آتش بازی ( ایک ہی مقام پر پیہم گولے برسانا ) ۔

Concentric winding : (n) ( طبیعیات ) ہم مرکزی لپیٹ ۔

Concentric zones : (n) ( تجارت ) ہم مرکزی خطہ ۔

Concentrical : (a) ہم مرکز ؛ متحد المرکز ؛ ہم محور ۔

Concentrically : (adv) ہم مرکزی سے ؛ ہم مرکز ہو کر ۔

Concentricity : (n) ہم مرکزیت ؛ وحدت مرکز ؛ اتحاد مرکز ۔

Concentus : (n) [ L. ] کلیسا میں مل کر مناجات یا مزامیر داؤد پڑھنا ؛ ہم آہنگی ۔

Concept : (n) [ L."conceptum" ] ( فلسفہ و منطق ) تصور ؛ تصور کلی (جنس اشیاء کا) مافی الذہن ؛ محمول ؛ مفہوم ؛ خیال ؛ تخیل ۔

Abstract concept : (نفسیات و تعلیمات) مجرد تصور ۔

Concrete concept : ( نفسیات و تعلیمات ) مقرون تصور ۔

Ecological concept : ( تجارت ) مضافاتی تخیل ۔

Formulation of concept : ( تجارت ) تشکیل تخیل ۔

Moral concept : ( نفسیات و تعلیمات ) اخلاقی تصور ۔

Concept of labour : ( تجارت ) محنت کا نظریہ ۔

Concept of natural area : ( تجارت ) فطری علاقہ کا تخیل ۔

Concept of the state : ( تاریخ ) ریاست کا تصور ۔

Conceptacle : (n) [ L."conceptaculum" ] بعض پودوں اور جانوروں کا جوف نما عضو جس میں تولیدی خلیے ہوتے ہیں ۔

Conceptacular : (a) جانوروں کے ان جوف نما عضو سے متعلق جن میں تولیدی خلیے ہوتے ہیں ۔

Conception : (n) [ See CONCEIVE ] (۱) خیالی ؛ تصور ؛ تشکل ( ذہنی ) ؛ حمل ۔ (۲) متصور ( ذہنی شے ) ؛ صورت (ذہنی) ؛ محمول ۔ (۳) آغاز ؛ (نفسیات) تصویر استقرار حمل ۔

In my conception : میرے خیال میں ۔

Conceptional : (a) خیالی : تصوری ۔

Conceptionist : (n) (۱) عیسائیوں کے ایک فرقے کا رکن ۔ (۲) فلسفہ کلی عقل کا ماننے والا ۔

Conceptive : (a) تصور کن : خیال ساز ۔

Conceptual : (a) خیال : تصوری : تصور کا : ( نفسیات ) تصوراتی ۔

Conceptual approach : (n) ( تجارت ) تخیلی طریقہ کار ۔

Conceptual dictionary : ( لسانیات ) قیاسی لغت ۔

Conceptual level : (n) ( تجارت ) تخیلی سطح ۔

Conceptual pattern : (n) ( تجارت ) تخیلی طرز ۔

Conceptualism : (n) (۱) تصور کیشی : یہ عقیدہ کہ کائنات کا وجود مثل ذہنی تصورات کے ہے ۔ (۲) فلسفہ کلی عقل : یہ عقیدہ کہ ذہن مرئی استحالات کے مطابق خیالات پیدا کر سکتا ہے ۔

Conceptualist : (n) فلسفہ کلی عقل کا ماننے والا : تصور کیش ۔

Concern : (v) [ L."concernere" ] (۱) متعلق ہونا : موثر ہونا : لگاؤ رکھنا : علاقہ رکھنا : سرو کار رکھنا : غرض رکھنا ۔ (۲) افسوس ہونا : تشویش یا تعلق خاطر ہونا ۔ (۳) اہمیت رکھنا ۔

As concern /As it concerns : متعلق ۔

To concern oneself : متعلق ہونا : لگاؤ رکھنا ۔

Concern : (n) (۱) تعلق : لگاؤ : سروکار۔ (۲) تشویش : فکر : پروا ۔ (۳) ( تجارتی ) کاروبار ، کارخانہ ۔ (٤) (عامیانہ) شے ۔ (٥) عقیدہ ۔ (٦) ترکیب ۔

Industrial concern : صنعتی تعلق ( سماجیات ) : صنعتی ادارہ ۔

Public concern : فلاح عامہ ۔

To have no concern with : بے تعلق ہونا : تعلق نہ رکھنا ۔

Concerned : ( adv ) (۱) وابستہ ہوکر ۔ (۲) مدھوش ۔

Concerned : ( a ) (۱) مشوش : متفکر : متردد : تعلق رکھنے والا : وابستہ ۔

Concerned with ( in ) drink : مدھوش : نشہ میں ۔

Concernedly : ( adv ) متفکر ہوکر : مترددانہ : وابستگی سے ۔

Concernedness : ( n ) تشویش : تردد : فکر : وابستگی : تعلق ۔

Concerning : ( prep.) متعلق ۔

Concerning : ( a ) اہم ۔

Concerningness : ( n ) اہمیت ۔

Concernment : ( n ) (۱) کاروبار : معاملہ ۔ (۲) تشویش : فکر ۔ (۳) اہمیت : تعلق : خاطر ۔ (٤) شرکت : دخل اندازی ۔

Concert : ( n ) [ It. "Concerto" ] رضامندی : اتحاد : سنگت : میل : ہم آہنگی : ہم آوازی ۔

Dutch Concert : وہ انجمن ساز و آواز جس میں ہر حصہ لینے والا مختلف راگ الاپتا ہے ۔

In Concert : ایک ساتھ : متفق ہوکر ۔

Concert : ( v ) (آپس کے صلاح مشورہ سے) طے کرنا : تدبیر نکالنا : صلاح کرنا : مصلحت سوچنا ( مل کر ) ۔

Concert grand : ( n ) بڑا پیانو جو جلسوں میں بجایا جاتا ہے ۔

Concert of Europe : ( تاریخ ) اتحاد یورپ ۔

Concert of power : ( تاریخ ) طاقتوں کا اتحاد : قوموں کا اتحاد ۔

Concerted : ( a ) متفقہ : طے کردہ : ( موسیقی ) چند حصوں یا وقفوں میں تقسیم یا مرتب کیا ہوا ۔

Concerter : ( n ) طے کرنے والا : تدبیر نکالنے والا ۔

Concertante : ( n ) [ It. ] ایک قسم کا جلسہء نغمہ و سرود جس میں چند افراد الگ الگ گاتے ہیں ۔

Conglobate : (a) گول ؛ مدور ؛ گنبد کاسا ۔

Conglobately : (adv) مدورانہ ؛ گول شکل میں ۔

Conglobation : (n) استدرات ؛ تدویر؛ مدوریت ۔

Conglobe : (n) دیکھو Conglobate

Conglomerate : (a) [L."con+gloulubs"+-ATE] کم بیش مدور ڈھیر یا تودہ ؛ گچھا دار؛ گول تودے یا ڈھیر کی شکل میں جمع کیا ہوا ۔

Conglomerate : (n) [L. "conglomeratus"] (۱) مدور اور پانی سے گھسے ہوئے ٹکڑوں کی جڑی ہوئی چٹان ؛ شفتہ سنگی یا طبیعی ۔ (۲) (ارضیات) تحجر ؛ تراکم ؛ ذروں کا پانی میں بیٹھ کر جمنا یا پتھربن جانا ؛ رکمہ ۔ (۳) مخلوط ۔ (٤) (کیمیا) ڈھیر ؛ تودہ ۔

Conglomerate: (v) ڈھیر کرنا ؛ گول ڈھیر چننا؛ ڈھیر ہوجانا ۔

Conglomeratic/Conglomeritic : شفتہ سنگی سے متعلق یا اس کی طرح ۔

Conglomeration : (n) (۱) ڈھیر ؛ ڈھیر ہونا ؛ رکام ۔ (۲) (کیمیا) جمع ہونا ۔

Conglutin: (n) (کیمیا) ایک پروٹینی سفید مادہ جو بادام میں پایاجاتا ھے ۔

Conglutinate : (a) [L. "conglutinatus"] (نباتیات) چسپیدہ ؛ چپکا ہوا (گوند یا سریش سے ) ۔

Conglutinate : (v) چپکانا ؛ چپکنا ۔

Conglutination : (n) چسپیدگی ۔

Conglutinative : (a) جوڑنے والا ۔

Congo : (n) (۱) کونگو ؛ مغربی افریقہ کا ایک ملک ۔ (۲) اھل کونگو ؛ کونگو کا باشندہ ۔

Congo : (n) ایک قسم کا رقص ۔

Congo-monkey : (n) ایک قسم کا بندر جو کونگو امریکا میں پایا جاتا ھے ۔

Congo snake : (n) ایک قسم کا زھریلا سانپ جو کونگو میں پایا جاتا ھے ۔

Congored : (n) (کیمیا) کونگو ریڈ ۔

Congou/ Congo : (n) [ Chinese. "Kung-fu-h'a"] ایک قسم کی کالی چائے جو چین میں پائی جاتی ھے ۔

Congratulate : (v) [L."congratulat'] مبارك باد دینا ؛ مبارکباد کہنا ؛ تہنیت ادا کرنا ۔

To congratulate oneself: اپنے آپ کو خوش نصیب خیال کرنا ۔

Congratulable : (a) قابل مبارکباد ۔

Congratulant : (n) (۱) تہنیت خواں ۔ (۲)مبارکباد کہنے یا دینے والا ۔

Congratulatingly : (adv) مبارکباد دیتے ہوئے ؛ مبارکباد کہتے ہوئے ۔

Congratulation : (n) تہنیت ؛ مبارکبادی ؛ مبارکباد ؛ مبارکی ۔

Congratulator : (n) تہنیت گذار ؛ مبارکباد کہنے والا ۔

Congratulatory / Congratulative : (a) تہنیت آمیز ؛ تہنیتی؛ مبارکباد کا ۔

Congreganist : (n) [F." congreganiste"] عیسائی سلسلے کے راھبوں یا دوسرے مذھبی سلسلوں کی راھباؤں کے ذریعے چلائے جانے والے فرانسیسی اسکول ۔

Congregate : (a) [L. "congregare"] مجتمع ؛ اجتماعی ۔

Congregate: (a) اکٹھا کرنا ؛ جمع کرنا یا ھونا (اشخاص کا) ؛ ڈھیر لگانا ( چیزوں کا) ۔

Congregated : (n) مجتمع ؛ (نباتیات) اجتماعی ۔

Congregation : (n) [L. "congergationem"] (۱) سبھا ؛ انجمن ؛ مجلس ؛ جماعت ؛ اجماع ۔ (۲) اراکین جامعہ کا عام اجتماع ۔ (۳) (بائبل) بنی اسرائیل (بحالت سر گردانی) ۔ (۳) مجمع جو کسی قومی غرض کے لئے جمع ھوا ھو۔ (٤) عبادت گذاری کا مجمع یا جماعت ۔ (٥) اساقفہ کی مستقل مجلس ۔ (٦) کسی بڑے سلسلے کی خانقاھوں کا ایک مجموعہ جو عقائد و ضوابط کے قریبی رشتے میں منسلك ھوں ۔ (۷) (تاریخ) مذھبی اجتماع ؛ مذھبی جماعت ۔

Lords of the congregation: وہ امرا اور رؤسا جو قومی عیسائی خانقاہ کے حامی ہوں ۔

Congregation of saints and wicked &co. (بائبل) زمرۂ ابرار و اشرار وغیرہ ۔

Congregational : (a) جماعت سے متعلق ؛ اجتماعی ؛ باجماعت ۔

Congregationalice : (v) کلیسا کو اندرونی اختیارات دے دینا ۔

Congregationalism : (n) (۱) کلیسا کی خود مختاری (اپنے معاملات میں) ۔ (۲) وہ جماعتی آداب و رسوم جو علاقائی طور پر کلیسا کے اندرونی حلقہ میں ادا کئے جائیں ۔

Congregationalist : (n) کلیسا کی خود مختاری کا حامی ؛ خود مختار ۔

Congregationally : (adv) کلیسا کی خود مختاری کی رو سے ۔

Congregationless : (a) بے جماعت ؛ غیر جماعتی ۔

Congress : (n) [L."congressus"] (۱) (نائبین یا مبعوثین کی) مجلس ۔ (۲) سبھا ؛ انجمن ؛ کانگریس (خصوصاً ملکی معاملات کی) ۔ (۳) امریکہ کی مجلس ملکی یا جمہوری ۔ (٤) مباشرت ؛ جنسی صحبت ؛ مجامعت ؛ مقاربت ۔ (٥) سماجی روابط ؛ سماجی ارتباط ؛ ذہنی ارتباط ۔ (٦) کسی مسئلہ پر بحث مباحثہ یا تصفیہ کی مجلس (خصوصاً سیاست میں) ۔ (۷) بین الاقوامی معاملات کو تصفیہ کرنے کےلئے خود مختار ملکوں کے سفرا یا نمائندوں یا خودفرمانروائی کا جلسہ ۔ (۸) کسی انجمن یا متخصصین کا میعادی جلسہ یا جلسوں کا سلسلہ ۔

Bird of congress : جھنڈ میں رہنے والا پرندہ ۔

Congress : (v) مجتمع ہونا ؛ انجمن بنانا ؛ جمع ہونا ۔

Congrees-boot : (n) اونچا بوٹ جس کے دونوں کنارے پھیلنے سکڑنے والے ہوں ۔

Congress-cap : (n) اجلی نیچی کھدر کی ٹوپی جو ہندوستان کے کانگریسی پہنتے ہیں ؛ گاندھی ٹوپی ۔

Congress man : (n) (۱) (امریکہ) امریکی کانگریس کا رکن ۔ (۲) (تاریخ) کانگریسی ۔

Congress-water : (n) کانگریس اسپرنگ (جھرنا) کا معدنی پانی ۔

Congress- woman : (n) امریکی کانگریس کی رکن ۔

Congress- worker : (n) کانگریس کارکن ۔

Congressional : (a) مجلس کا، مجلسی ؛ انجمن سے متعلق ۔

Congressist : (n) =(congressionalist, congressionit) کانگریس کا رکن یا پیرو ۔

Congressite : (n) کانگریسی ، ہندوستانی کانگریس کا رکن ۔

Congreve :(a) [f.Sir W. Congreve, the inventor of both] ایک شخص کا نام جس کے نام سے کانگریودیا سلائی اور کانگریو خدنگہ منسوب ہیں ۔

Congreve match : (n) کانگریو دیا سلائی ۔

Congreve rocket : (n) کانگریو خدنگہ ۔

Congrid : (n) [L. "cod.L.'congridae"] ایک قسم کی مچھلی ۔

Congroid : (n) [L." congrus"] کانگر ذات کی مچھلی ۔

Congruence/Congruency : (n) [L."congruentia"] تطابق ؛ توافق ؛ اتحاد ، مناسبت (باھمی) ، ہم آہنگی ؛ دمسازی ؛ اتفاقی ، (نظریہ اعداد) ان دو عدد کا باھمی رشتہ جو ایک ہی عدد سے تقسیم کرنے سے باقی یکساں ہو ؛ (ہندسہ) خطوں کا رہ طریقہ جس میں دونوں خطوں کی مجموعی لمبائیوں میں دہرا رشتہ ہو؛ (طبیعیات) ہوبہوبت ؛ (ریاضی) مماثلت ۔

Congruency axiom : (طبیعیات) ہو بہویت کا عقیدہ ۔

Congruent : (a) سازگار ؛ مطابق ؛ موزوں ، مناسب ؛ موافق ؛ مماثل ۔

Congruent reduction : (n) (ریاضی) مماثل تخفیف ۔

Congruent transformation : (n) (ریاضی) مماثل استحالہ ۔

Congruently : (adv) مطابق ہوکر ؛ سازگاری سے ، موزونیت سے ؛ موافق ہوکر ۔

Congruently patterned : (a) =(pattern congruity) (لسانیات) نمونہ جاتی مناسبت ۔

**Congruism** : (n) [L."congruus"] (کلیسا) یہ عقیدہ کہ فیض خداوندی ہر شخص کو اس کی شخصیت اور وضعیت کے مطابق عطا ہوتا ہے۔

**Congruist** : (n) فیض خداوندی کے عقیدے کا حامی ۔

Congruistic : (a) اس عقیدے کے حامی سے متعلق ۔

Congruity : (n) [L."conguitatem"] موزونیت : متجانست: مطابقت ؛ توافق ؛ هم آهنگی ' (مسیحی دینیات) یہ نظریہ کہ خداوند تعالیٰ اعمال نیک کے مطابق یا اس سے فاضل اپنی بخششیں عطا کرتا ہے ' (عقیدہ تفویض مسیحی) یہ عقیدہ کہ خداوندی فیض ہر شخص کو اس کی شخصیت اور وضعیت کے مطابق عطا ہوتا ہے ۔

Congruous : (a) مطابق ؛ مناسب ؛ موافق ' متجانس' شایاں ؛ موزوں ؛ سازگار ؛ هم آهنگ ۔

Congruously : (adv) موافق ہو کر ؛ مطابق ہو کر: هم آهنگی سے ۔

Congruousness : (a) تطابق؛ موافقت؛ موزونیت؛ متجانس

Conhydrine/Conhydria : (n) [CON(INE)+HYDR (ATE)+ INE] زھریلی بلوری القلی جو شکران میں پائی جاتی ہے ۔

Conia : (n) [L."conium"] ایک قسم کا نباتی زھر ۔

Conic : (a) [Gr. "konos"] (۱) مخروطی شکل ؛ مخروط : هرم؛ تراش مخروطی ۔ (۲) کیمیا) کونك ۔

Central conic : (طبیعیات) مرکزی کونك ' (ریاضی) مرکزی مخروطی ۔

Conic node : (n) (ریاضی) مخروطی عقدہ ۔

Conical : (a) (۱) مخروطی ' متعلق بہ مخروط ۔ (۲) (طبیعیات) کونکی ۔

External conical refraction : خارجی کونکی اپ ورتن ۔

Internal conical refraction : اندرونی کونکی اپ ورتن ۔

Conical angle : (n) (طبیعیات) مخروطی زاویہ ؛ کونکی زاویہ ۔

Conical core : (n) (تاریخ) مخروطی قلب ۔

Conical flask : (n) (کیمیا) مخروطی فلاسك ۔

Conical frustum : (n) (ریاضی) مخروطی مقطوعہ ۔

Conical helic : (n) (طبیعیات) کونکی هیلیکس : مخروطی مرغولہ ۔

Conical pendulum : (طبیعیات) کونك پنڈولم ۔

Conical pipe : (n) (طبیعیات) کونك نلی ؛ کونك نل ۔

Conical pivot : (n) (طبیعیات) کونك چول ۔

Conical point : (n) کسی سطح پرکا وہ نقطہ جہاں خط ہائے مماس مخروط بناتے ہیں ۔

Conical projection : (n) (طبیعیات) کونك ظل ۔

Conical refraction : (n) (طبیعیات) کونکی اپ ورتن ۔

Conical surface : (n) (کیمیا) مخروطی سطح ' (طبیعیات)

Conically : (adv) مخروط بناکر ۔

Conicalness : (n) مخروطیت ۔

Conichalcite : (n) چونے اور تانبے کا ایک سبز آبی فاسفیٹ اور آرسینٹ ۔

Conicity : (n) دیکھو Conicalness

Conico : [Gr."koniko"] جزو ترکیبی بمعنی مخروط نما ؛ مخروطیت پذیر ؛ مائل بہ مخروطیت ۔

Conicocylinderical : (a) وہ استوانہ جس کا سرا مخروط نما ہو ۔

Conicohemispherical : (a) نصف کروی مائل بہ مخروط ؛ مخروط نما نصف کروی ۔

Conicoid : (n) (۱) (هندسہ) وہ سطح جس کا ہر قطع مخروط ہو؛ شبیہ مخروطی ؛ مخروطی شکل ۔ (۲) (ریاضی) مخروطی نما ۔ (۳) (طبیعیات) کون کوئڈ ۔

Conicopoly : (n) [Corrupt f. Tamil "Canakka- pillai"] صوبہ مدراس کا ایک محرر یا منشی ۔

Conics : مخروطیات ۔

Analytical conics : (طبیعیات) تحلیلی مخروطیات ؛ تجزیاتی کونکس ۔

Confocal conics : (طبیعیات) ہم فوکس کونکس ؛ ہم ما کسی مخروطات ۔

Conidial : (a) ایک یک خلیہ کے غیر جنسی تولید کنندہ جرم سے متعلق ۔

Conidiferous : (a) غیرجنسی تولید کنندہ؛ جرم رکھنےوالا۔

Conidium : (n) [f. dim .of Gr." konis"] ایک یک خلیہ کا غیر جنسی تولید کنندہ جرم جو بعض سماروغ میں پایا جاتا ہے ۔

Conidophore : (n) قطرومہ کی شاخ یا ڈنٹھل جس میں Conidia پیدا ہوتے ہیں ۔

Conidophorous : (a) ایک یک خلیہ غیر جنسی تولید کنندہ قسم کے جرم پیدا کرنے والا ۔

Conifer : (n) [L. "conus-fer"] صنوبر کی قسم کے پودے : نوع صنوبری : درخت کاج ۔

Coniferin : (n) صنوبر کے درختوں کی چھال یا پرت میں پیدا ہونے والا ' نباتی شکر ۔

Coniferous : (a) [L."conifer"] صنوبری ۔

Coniform : (a) مخروطی : ہر مخروطی شکل یا وضع کا ۔

Conine/ coniine : (n) [Gr."knonion"] ایک قسم کانباتی زہر ۔

Coniomycetas : (n) [Gr."konis+mykes"] اس سماروغ کا ایک خاندان جس میں گردآلود تخمک ہوتے ہیں۔

Coniomycetous : (a) گرد آلود تخمک والے سماروغ سے متعلق ۔

Coniospermous : (a) [ f.as prec.+Gr.'sperma"] وہ سماروغ جس کے تخمک گرد کی مانند ہوتے ہیں ۔

Coniroster : (n) [L."conirostris"] مخروطی منقار والے پرندے ۔

Conirostral : (a) مخروطی منقار والے پرندے۔

Conite : (n) [Gr. "Konis',"Konia"] ایک قسم کی چٹان جس میں میگنیشیم کے اجزا ہوتے ہیں ۔

Conium : (a) [Gr. "Konion"] شوکراں ۔

Conjecturable: (a) قابل قیاس آرائی ۔

Conjecturably : (adv) قیاساً ۔

Conjectural : (a) قیاسی : خیالی : اٹکل پچو : احتمالی : قیاسی : تخمینی ۔

Conjecturally : (adv) قیاساً : احتمالاً : تخمیناً ۔

Conjecture : (n) [L. "conjectura"] خیال یا رائے (بغیر کسی کافی وجہ کے) قیاس : ظن : اٹکل : اندازہ خصوصاً کسی متن کی تنقید میں (اسی لئے قیاسی تعبیر یا تاویل) : گمان ' تخمینہ ۔

Conjecture : (v) قیاس کرنا ' قیاس دوڑانا : اٹکل چلانا : گمان کرنا : اندازہ کرنا ۔

Conjee / Congee : (n) =(Conjee) [Tamil."Kanji"] کانجی ۔

Conjee house : (n) کانجی ہاؤس : اڑگڑا ۔

Conjobble : (v) بحث کرنا : مشورہ کرنا ۔

Conjoin : (v) [L. "conjungere"] جوڑنا : ملانا : جُڑ جانا : منظم کرنا : وصل کرنا ' پیوستہ کرنا۔

Conjoined : (a) ملاہوا : پیوستہ ' جڑا ہوا : متفق ۔ نشان نقابت میں دو یا دو سے زائد ملے ہوئے نشان ۔

Conjoinedly : (adv) مل کر : پیوستہ ہو کر ' ضم ہو کر۔

Conjoiner : (n) ملانے والا : جوڑنے والا : منظم کرنے والا ۔

Conjoint : (a) جڑا ہوا : ملا ہوا : پیوستہ : ملزوم ' مقرون ' مربوط : مشترک ۔

Conjoint cause : (n) مشترک اسباب ۔

Conjoint degrees : (n) دوسُر جو پردے میں فوراً یکے بعد دیگرے ہو : دو پشت سر ہم سر۔

Conjointly : (adv) متفق ہو کر : مل کر ۔

Conjugable : (a) قابل گردان : قابل تصریف؛ صرف پذیر؛ قابل ازدواج ' نکاحی ۔

Conjugacy : (n) نکاحی رشتہ؛ ازدواجی رشتہ : تصریف : صرف ۔

Conjugal : (n) [L. "conjugalis"] ازدواجی : نکاحی بیاہ کا۔

Conjugal family : (n) (سماجیات)ازدواجی خاندان ۔

Conjugal right : (n) محبت و الفت : حقوق زوجیت :

Conjugality : (n) ازدواجیت ۔

Conjugally : (adv) بطور زوجیت ؛ ازدواجی طور پر ۔

Conjugate : (v) [L."conjugatus"] (۱) (صرف) گردانتا ؛ فعل کی گردان کرنا ۔ (۲) مباشرت کرنا ؛ هم بستر هونا ۔ (۳) (حیاتیات) مل جانا ؛ آمیز هو جانا؛ گهل مل جانا ؛ مواصل هونا۔

Conjugate : (a & n) (۱) جوڑ ؛ جفت ؛ زوج ؛ توام ۔ (۲) (نحو) ایک هی مادے سے مشتق؛ مشتقات؛ هم ماده ؛ هم ریشه ۔ (۳) (ریاضی) مزدوج (قطر) مقرون (مقادیر) ۔ (٤) (کیمیا) مرکب (جو دو مادوں سے براہ راست بغیر پائے کے ملکربنے هوں) ؛ جوڑی دار۔ (٥) (نباتیات) جوڑا (پتیاں ، جو جفت جفت اُگی هوں) ۔ (٦) (طب) مرض چشم (دونوں آنکھوں کا مجبوراً بار بار ایک طرف مڑ جانا) ۔

Conjugate angles : (n) (طبیعیات) زوجی زاویے ؛ جوڑی دار زاویه ۔

Conjugate arcs : (n) (طبیعیات) زوجی قوس ؛ جوڑی دار کمان ۔

Conjugate chords : (n) (طبیعیات) زوجی اوتار (وترین) ؛ جوڑی دار وتر ۔

Conjugate complex number : (n) (طبیعیات) زوجی اعداد ملتف ؛ جوڑی دار مخلوط عدد ۔

Conjugate diametrical planes : (n) (ریاضی) زوجی قطری مستویان ۔

Conjugate element : (n) (طبیعیات) زوجی عناصر؛ جوڑی دار جزء ۔

Conjugate foci : (n) (طبیعیات) زوجی ماسکے ؛ جوڑی دار فوکس ۔

Conjugate forces : (n) (طبیعیات) زوجی قوتیں ؛ جوڑی دار بل ۔

Conjugate function : (n) (طبیعیات) زوجی تفاعل ؛ جوڑی دار فنکشن ۔

Conjugate hyperbolas : (n) (طبیعیات) جوڑی دار هائپر بولے ۔

Conjugate hystobolas : (n) (ریاضی) زوجی زائد۔

Conjugate imaginary line : (n) (طبیعیات) زوجی خیالی خطوط ؛ جوڑی دار خیالی خطوط ۔

Conjugate imaginary points : (n) (طبیعیات) زوجی خیالی نقطے ۔

Conjugate kinetic focus : (n) (ریاضی) زوجی حرکی ماسکه ۔

Conjugate latin squares : (n) (شماریات) مندوج لاطینی مربعے ۔

Conjugate of a matrix : (n) (ریاضی) ماترس کازوج ۔

Conjugate quadratic surds : (n) (طبیعیات) زوجی اصم ؛ جوڑی دار دو مدی اصم ۔

Conjugate radius : (n) (طبیعیات) جوڑی دار ریڈیس ؛ زوجی نصف قطرین ۔

Conjugate rankings : (n) (شماریات) مندوج درجه بندی ۔

Conjugate solution : (n) (طبیعیات) زوجی حل ؛ جوڑا دار حل ۔

Conjugate transpose : (n) (طبیعیات) زوجی حل ؛ جوڑا دار حل ۔

Conjugated : (a) مرکب ؛ جفت شده ؛ پیوسته ۔

Conjugated diameters : (n) (طبیعیات) زوجی قطرین؛ جوڑی دار قطر ۔

Conjugated double bond : (n) (کیمیا) جٹا دو بند؛ (طبیعیات) جوڑی دار دوهرا بند۔

Conjugating tube : (n) (طبیعیات) جوڑا دار نلی ۔

Conjugation : (n) (L."conjugationem"] (۱) مواصلیت ؛ ترویج ؛ پیوند ۔ (۲) فعل کی گردان ۔ (۳) (حیاتیات) دو متوالد خلیوں کی مواصلت جس سے تیسرے کی تولید هو ۔ (٤) (حیوانیات) سنجوگ ؛ ازدواج ۔

Mixed conjugation : (لسانیات) مخلوط گردان ۔

Negative conjugation : (لسانیات) گردان نفی ۔

Periphrastic conjugation : (لسانیات) پیچیده گردان ۔

Strong conjugation : (لسانیات) بے قاعده گردان ۔

Weak conjugation : (لسانیات) باقاعده گردان ۔

**Conjugational** : (a) (۱) مواصلتی : پیوندی : ترویجی : تصریفی ۔ (۲) (عضویات) دو هذیوں کے جوڑ پر واقع ۔

Conjugationally : (adv) پیوستگی سے : پیوندی سے : مواصلت سے ۔

Conjugative : (a) تصریف پذیر : مواصلت پذیر۔

Conjugato- : جزء ترکیبی بمعنی پیوسته : جوڑ ۔

Conjugial : (a) ازدواجی Swedon Borg کا یه عقیده که ازدواج روحانی هوتا هے ۔

Conjunct : (a&n) [L. "conjunctus"] (۱) هم پیوسته، جزواں : توام : آپس میں ملے هوئے : لازم و ملزوم : متصاحب : مشترک : کسی کا اس طرح رشته دار که وه کسی کے خلاف یا موافق گواهی نهیں دے سکتا اور نه کسی معاملےمیں اس کاحکم بن سکتاهے ۔ (۲) (لسانیات) معطوف ۔

Conjunct consonant : (n) =(compound command) (لسانیات) مرکب مصمته ۔

Conjunct degrees : (n) دیکھو Conjoint degrees

Conjunction : (n) [L. "conjunctionem"] (۱) ساتھ، میل : جوڑ : تلازم ۔ (۲) (نجوم) دو اجرام فلکی کا اجتماع یا قران، اجتماع ۔ (۳) حالات یا واقعات کا ایک هی زمانه میں هونا۔ (٤) (نحو) حرف عطف ۔ (٥) سنجوگ : اجتماع : اتحاد ۔ (٦) (منطق) وه قضیه جو اسوقت سچ هوتا هے جب اس کے دونوں اجزاء سچ هوں ۔

Adversative conjunction : (لسانیات) عطف نقیض ۔

Affirmative conjunction : (لسانیات) عطف ایجابی ۔

Causal conjunction : (لسانیات) عطف سببی ۔

Comulative conjunction: (لسانیات) عطف مجموعی ۔

Concessive conjunction : (لسانیات) رعایتی حرف ربط۔

Connective conjunction : (لسانیات) عطف ربطی ۔

Contimative conjunction : (لسانیات) عطف تسلسلی ۔

Coordinating conjunction : (لسانیات) عطف ترتیبی ۔

Copulative conjunction : (لسانیات) عطف وصلی ۔

Correlative conjunction : (لسانیات) عطف تلازمی: عطف متلازم ۔

Disjunctive conjunction : (لسانیات) عطف تفریقی ۔

Hypothetical conjunction : (لسانیات) عطف شرطی ۔

Illative conjunction : (لسانیات) عطف استخراجی ۔

Negative conjundtion : (لسانیات) عطف منفی ۔

Positive conjunction : (لسانیات) عطف مثبت ۔

Purposive conjunction : (لسانیات) عطف تابع ۔

Subordinating conjunction : (لسانیات) عطف تطابق ۔

Suppositive conjunction : (لسانیات) عطف مفروضی ۔

Temporal conjunction : (لسانیات) عطف زمانی ۔

Conjunctional : (a) اقترانی : عطفی : اجتماعی ۔

Conjunctiva : (n) غشاء مخاط، پلک چشم کی داخلی سطح ۔

Conjunctival : (a) غشاء مخاط سے متعلق ۔

Conjunctive : (a) (۱) (نحو) واصل، ملانے والا : عطفی: عطفیه : معطوف علیه : جمله، عطف : متصل پیوسته ۔ (۲) (منطق) شرطیه، تمنائی ۔ (۳) (نفسیات) اتصالی ۔

Conjunctive Adverb : (n) (لسانیات) عطف متعلق فعل ۔

Conjunctive mood : (n) شرطیه (فعل کی شرطی صورت) ۔

Conjunctive pronoun : (n) (لسانیات) ضمیر عطفی ۔

Conjunctively : (adv) ملاکر : عطف کرکے : پیوسته کرکے : شرط کرکے ۔

Conjunctively : (adv) پیوست هو کر : متحد هو کر: مل کر : متفق هو کر : متفقه طور پر۔

Conjunctiveness : (n) پیوستگی : عطفیت : شرطیت ۔

Conjunctivitis : (n) ورم ملتحمه ۔

Conjuncture : (n) [F."conjoncture"] واقعات یا حالات کا تواقف ( آملنا ، آپڑنا) : نازک وقت : دشوار موقع : سنکٹ : اتفاقی مشکل وقت ۔

Conjuration : (n) [ L." conjurationem"] (۱) استدعا (قسم دے کر یا خلوص دل سے) ' منت : التجا ؛ حلف : محالفہ ۔ (۲) جادو : منتر : جھاڑ پھونک ؛ ٹوٹکا ' سحر : طلسم : افسوں ۔

Conjurator : (n) [L."conjuratorem"] سازش میں شریک : باہم عہد و پیماں ۔

Conjure : (v) [L. "conjurare"] (۱) بہ قسم ؛ صدق دل سے درخواست کرنا ' جادو کے زور سے مسان جگانا ' حاضرات کرنا ' شعبدہ بازی کرنا ۔ (۲) خدا کا واسطہ دلانا ' حلف دیکر پوچھنا' افسوں یا سحر کرنا۔ (۳) (جادو کا) اثر کرنا؛ باہر لانا : نکالنا ' لے جانا : خیال کے ساتھ لا کر کھڑا کرنا (بھوت پریت کا)؛ مؤکل بلانا' ہم عہد ہونا : ہم میثاق ہونا ۔

Conjurer / -ror : (n) (۱) جادو گر : مداری : ساحر ' شعبدہ باز : عیار؛ بلا کا چالاک ۔ (۲) ہم عہد؛ ہم میثاق : ہم سوگند : ہم پیماں ۔ (۳) مستدعی : ملتمس ۔

No conjuror : سست : بودا' غیر چالاک ۔

Conjuress : (n) جادو گرنی : ساحرہ ' عورت جادو گر۔

Conk : (n) [fig. from CONCH] (بازاری اصطلاح) ناک : سر۔

Conk : (v) سرپر ضرب لگانا ' غش کھانا؛ بیہوش ہو جانا؛ ٹوٹ جانا (خاص کر انجمن کا) ۔

Conky : (a) بڑی اور ابھری ناک والا۔

Conkers : (n) [dial."conker'] بچوں کا ایک قسم کا کھیل ۔

Connate : (a) [L."connatus"] (۱) جڑواں : توام: ہمزاد' خلقی: پیدائشی: مادر زاد ۔(۲) (نباتیات و حیوانیات) متحد فی الاصل : توام : ہم خلقت ۔

Connate perfoliate : (نباتیات) ایسی متخالف پتیاں جو قاعدہ پر متحد ہو کر ایک بڑا پتہ بن جاتی ہیں اور جس کے اندر سے ڈنٹھل گذرتا ہے ۔

Connation : (n) پیدائشی اتحاد ' اتحاد مادر زاد۔

Connatural : (a) [L."connaturalis"] طبعی : خلقی : جبلی ۔ (۲) ہم فطرت : ہم مزاج ۔ (۳) ہم ذات : ہم جنس ۔

Connaturality : (n) ہم جنسی ؛ ہم طبعی ۔

Connaturalize : (v) ہم ذات بنانا؛ ہم جنس بنانا ۔

Connaturally : (adv) ہم جنس ہو کر : خلقی طور پر؛ طبعی طور پر : جبلی طور پر ۔

Connature : (n) ہم جنسی : جبلت ۔

Connect : (v) [L."connectere"] (۱) (دو چیزوں کو) جوڑنا؛ ملانا؛ لگانا : گانٹھنا : باندھنا۔ (۲) (استدلال وغیرہ میں) ملانا؛ تعلق پیدا کرنا : سلسلہ قائم کرنا؛ پیوست یارشتہ کرنا؛ وصل کرنا؛ مربوط کرنا : متصل کرنا۔

Connected : (a) جوڑا ہوا ' مسلسل : مربوط: متحد؛ متصل ۔

Connectedly : (adv) مسلسل: متصل : سلسلہ وار۔

Connectedness : (n) ربط : تعلق ۔

Connecter/ -or : (n) (۱) ملانے والا: جوڑنے والا: متحد کرنے والا؛ سلسلہ قائم کرنے والا ۔ (۲) ابر کی چھوٹی نلکی ۔ (۳) (برقیات) برق کش کے دو حصوں میں اتصال پیدا کرنے والا ۔ (٤) ریل کے ڈبوں کو جوڑنے والی زنجیر۔ (٥) شہتیروں کو جوڑنے والا ۔

Connectible : (a) مل سکنے والا : اتحاد پذیر : ارتباط پذیر۔

Connecting : (n) ملاتے ہوئے ' جوڑتے ہوئے ' ملانے والا۔

Connecting link : (n) جوڑنے والی کڑی ۔

Connecting rod : (n) مشین کا وہ پرزہ جو دوسرے پرزوں کو ملائے ۔

Connecting vowel : (n) (لسانیات) رابط مصوتہ ۔

Connection / Connexion : (۱) سلسلہ : تعلق : جوڑ: علاقہ : میل : لگاؤ : بندش ۔ (۲) اتحاد؛ اتفاق: رابطہ؛ ارتباط؛ وابستگی؛ اتصال ۔ (۳) مجامعت : جنسی تعلق : مقاربت ۔ (٤) ارتباط اور سلسلہ (خیالوں کا) ۔ (٥) سباق : حوالہ : موقع ۔ (٦) سلسلہ : مطابقت ۔ (۷) حروف : رابطہ : اتصال ۔ (۸) حلقہ : جوڑ : کڑی ۔ (۹) وسیلہ حمل و نقل : ذریعہ آمد و رفت ۔ (۱۰) وہ شخص

Conning : (n) جہازیا طیارہ کی رفتاراوررخ کی رہنمائی ۔

Conning tower : (n) جنگی جہاز کا اطاق رہنمائی ۔

Conniption : (n) [Origin unknown] غصہ یا ہسٹریا یا دہشت یا خوف کی کیفیت ۔

Connive : (v) [L."connivere"] (۱) چشم پوشی کرنا: اغماض کرنا : نظر انداز کرنا؛ ہو جانے دینا: تجاہل کرنا ۔ (۲) غلط کام کی مجرمانہ اجازت دینا ۔

Connivence/-ance : (n) چشم پوشی؛ اغماض؛ اندرونی یا در پردہ اجازت (تجاہل یا برداشت کے ذریعے) : حوصلہ افزائی ۔

Connivent : (n) (۱) چشم پوشی یا اغماض کرنے والا: چشم پوش ۔ (۲) (حیاتیات) راجع : مائل بہ مرکز (جیسے پھول کی پنکھڑیاں) ۔

Connivent valves : چھوٹی انتوں کے غشاء مخاطی کی اور تہیں ۔

Connixation : (n) [L."nix"] آتش زدگی کے بعد ۔ برف ۔

Connoisseur : (n) [L."cognscitorem" نقاد : دقیقہ شناس؛ نکتہ رس؛ مبصر؛ (ذوقی معاملات میں) جاننے والا : پرکھنے والا؛ صاحب ذوق ۔

Connoisseur of art : (n) (تاریخ) مبصر فن؛ نقادفن ۔

Connoisseurship : (n) دقیقہ شناسی : ذوق سلیم : پرکھ؛ نکتہ رسی ۔

Connotation : (n) [L. "connotationem"] (۱) تعبیر : عبارت؛ منطق : تضمین؛ دلالت : ضمنی : معنی ۔ (۲) (نفسیات) مفہوم ۔

Conventional connotation : (نفسیات و تعلیمات) رسمی مفہوم ۔

Objective connotation : (نفسیات و تعلیمات) معروضی مفہوم ۔

Subjective connotation : (نفسیات و تعلیمات) موضوعی مفہوم ۔

Connotative : (a) (۱) مرادف؛ تعبیری؛ متضمن؛ تضمینی؛ متعلق بمعنی ۔ (۲) (نفسیات) مفہومی ۔

جو ازدواجی، سماجی، خونی، خاندانی یا مشترک مفاد کے ذریعہ وابستہ ہو ۔ (۱۱) مقام : کام : شغل ۔ (۱۲) مال ممنوعہ کا ذریعہ ۔ (۱۳) فرقہ : طبقہ : زمرہ ۔ (۱٤) ایک مذہبی انجمن جو کلیسا کی تنظیم کی ایک مخصوص شکل پرعمل کرتی ہو ۔ (۱۵) جوڑ لگانے والا ۔ (۱٦) ناجائز تعلق؛ آشنائی ۔ (۱۷) رشتہ داری : رشتہ دار ۔ (۱۸) گاہک ۔ (۱۹) (حالت جمع میں) خریدار (ساتھ والے) ۔ (۲۰) میل (ریل یا جہاز وغیرہ کا) ۔

Index of connection : (شماریات) اشاریہ تعلق ۔

To run in connection : سلسلہ وار ہونا ۔

To make connection : رشتہ قائم کرنا: رابطہ پیدا کرنا۔

Connectional : (a) متعلق؛ مسلسل؛ سلسلہ وار۔

Connectionalism : (n) (۱) کلیسا کی تنظیم کی ایک مخصوص شکل ۔ (۲) (نفسیات) علاقیت ۔

Connectival : (a) ربط ساز سے متعلق ۔

Connective : (a&n) (۱) ربط پیدا کرنے والا: ربط ساز: ملانے والا؛ جوڑ لگانے والا؛ حرف ربط یا اتصال ۔ (۲) (نباتیات) ریشے کا وہ حصہ جو گوشوں کو زیرہ سے ملاتا ہے۔

Connective conjunction : (n) (لسانیات) عطف ربطی ۔

Connective tissues : (n) (۱) (تشریح) نسیج موصل ۔ (۲) (حیوانیات) اتصالی بافت ۔

Connectively : (adv) ربط سازی سے؛ جوڑ لگاکر۔

Connector : (n) =(connected) واصل/ ملانے والا۔

Conner : (n) [OE."cunnere"] مفتش : جانچنے والا؛ آزمائش کرنے والا؛ نگراں : باز پرس کرنے والا ۔

Connex : (n) [L."connexus"] (۱)اپنے علاقے کے دو ممیز رکنوں کو ملانے والا ۔ (۲) (نحو) کسی نحوی ترکیب کی اکائی سے متعلق ۔

Connexity : (n) جوڑ : ارتباط؛ تعلق؛ علاقہ؛ ربط ۔

Connexivum : (n) [L.] (حشریات) بعض حشرات کے شکم کے پہلوؤں کے پھیلے ہوئے کنارے ۔

Connotative term : (n) (منطق) وہ حد جو کسی فرد کو بتائے اورضمنی طور پر اس کے اوصاف کی طرف اشارہ کرے ۔

Connotatively : (adv) تعبیری طور پر ؛ ضمنی طور پر؛ معنی سے متعلق ہو کر ۔

Connote : (v) [L."connotare"] (۱) اصل کے ساتھ اضافی معنی دینا؛ اصل یا جنس ظاہر کرنا؛ نتیجہ ظاہر کرنا ۔ (۲) (منطق) کسی فرد کو بتاتے ہوئے اس کے اوصاف کی طرف اشارہ کرنا ۔

Connubial : (a) [L."connubialis"] ازدواجی : میاں بیوی؛ زن و شوہر کے متعلق ؛ نکاحی ۔

Connubiality : (n) زوجیت ؛ شادی کی رسم یا اس کا حق ۔

Connubialize : (v) شادی کرنا ۔

Connubially : (adv) ازدواجی طور پر۔

Conocarp : (Gr."konos+korpos"] وہ پھل جس کے بغچہ، گل ایک مخروطی مرکز پر مرتب ہوں ۔

Conocarpous : (a) اثماریا۔

Conocuneus : (n) [L."conus+cuneus"] (ہندسہ) وہ شکل جس کا قاعدہ مخروط کی طرح ایک دائرہ ہو لیکن اس کا سرا نوکیلا ہونے کے بجائے ماہی پشت ہو ۔

Conodont : (n) [Gr."konos-odont"] (قدیم حجریات) دانت کی مانند ایک چھوٹا سا جسم متحجر ۔

Consequential damage : (n) (تجارت) تاوان بطور نتیجہ ؛ ضد بطور نتیجہ ۔

Consequential loss : (تجارت) نقصان بطور نتیجہ ۔

Conoid : (a&n) [Gr."konoides"] (۱) مخروطی؛ صنوبری ؛ گاؤ دم ۔ (۲) (ہندسہ) مخروطی ؛ ہرم ؛ قبہ ؛ مخروط نما ۔

Conoidal : (a) قبہ نما؛ ہرمی ؛ ہرم نما ۔

Conormal : (a) (ریاضی) ہم عمود؛ مشترک عمود رکھنے والا ۔

Conoscente : (n) [It.] دقیقہ شناس؛ نکتہ رس ۔

Conquer : (v) [L."conquerere"] غالب آنا؛ زیر کرنا؛ مطیع کرنا ؛ مالک ہو جانا (ملک کا) ؛ فتح کرنا ؛ تسخیر کرنا ؛ سر کرنا؛ مغلوب کرنا ؛ حاصل کرنا ؛ شکست دینا ؛ جنگ میں جیتنا۔

Stoop to conquer : تدبیر کرنا؛ ایرپھیر سے کام لینا۔

Conquerable : (a) قابل تسخیر؛ تسخیر پذیر ؛ مسخر کرنے کے قابل ۔

Conquerableness : (n) تسخیر پذیری۔

Conqueress : (n) فاتح (عورت) ۔

Conquering state : (n) (تاریخ) فاتح ریاست ۔

Conqueringly : (adv) فتح پاکر؛ غلبہ حاصل کرکے؛ مغلوب کرکے ۔

Conquerless : (a) نا قابل تسخیر ۔

Conqueror : (n) فاتح ؛ غالب، فتحمند ، ظفریاب؛ مظفر۔

Play the conqueror : ہار جیت کا فیصلہ کرنا ؛ (محاورہ) آخری بازی لگانا ۔

The conqueror : ولیم اول شاہ انگلستان کا لقب ۔

Conquest : (n) [See CONQUER] (۱) فتح ؛ ظفر ؛ غلبہ؛ نصرت؛ تسلط (ملک پر) ۔ (۲) ملک مفتوحہ؛ مقبوضہ؛ فتوحات ۔ (۳) شخص جسے کسی نے اپنی محبت کا گرویدہ کر لیا ہو ؛ (کسی کا) کشتہ ۔ (٤) تحصیل مال ؛ مال کی تھیلی (غیر از راہ تورث خرید وغیرہ کے ذریعے) ۔

The conquest or Norman conquest : ولیم ڈیوک آف نارمنڈی کا انگلستان کا تخت و تاج حاصل کرلینا ۔

Conquistador : (n) [Sp.] دیکھو Conqueror

Consanguine/ Consanguineous/ Consanguinean : (n) (سماجیات) ہم خون ؛ ہم جد ۔

Consanguine family : (n) (سماجیات) ہم خونی خاندان ۔

Consanguine group : (n) (سماجیات) ہم جدی گروہ یا جماعت۔

Consanguineous : (a) [L."consanguineus: +-OUS] هم خون؛ یك خون ' یگانه : هم خاندان: رشته دار؛ یك جدی : صلبی ۔

Consanguineously : (adv) یگانگت سے : رشتہ داری سے ۔

Consanguinity : (n) (۱) یگانگت ' قرابت : هم خاندانی ؛ هم نـژادی ' قـرابت ؛ صلبـی ۔ (۲) (سماجیات) هم خونی : هم جدی ۔

Lineal consanguinity : (سماجیات) خاندانی هم جدی ۔

Conscience : (n) [L."conscientia"] (۱) اچھے برے کی اخلاقی تمیز : ضمیر : ایمان : باطن ۔ (۲) ایقان : وجدان ' شعور خود آگاهی ۔ (۳) (میکانك) چار آئینه : وہ قطعه یا ٹکڑا (مشین کا) جس پر مزدور سینه رکھ کر دباؤ ڈالتا هے ۔

A matter of conscience : ایمانداری کا معامله ۔

For conscience sake : ضمیر کی خاطر : اطمینان قلب کے لئے ۔

Have on one's conscience : قصور کا احساس : اپنے قصور کا صدمه دل پر رهنا ۔

Have the conscience to : جسارت کرنا ۔

God or clear,bad or guilty conscience : بے خطا؛ نا خطاوار ۔

To make a thing a matter of conscience : کسی چیز کو ایمانداری کا معامله بنالینا ۔

Conscience clause : (n) (in act) (قانون میں) استثنائے بر بنائے ضمیر ۔

Conscience money : (n) (۱)ایمان بہا ' زر ایمان (یعنی وہ رقم جو ناجائزطریقے سے حاصل کی گئی هو یا نه ادا کی گئی هو اسے اپنے ضمیر کی تشفی کے لئے گمنام طور پر ادا کرنا) ۔ (۲) (تجارت) گمنام بیباقی ۔

Conscience of nations : (n) (تاریخ) قوموں کا ضمیر۔

Conscience-wise : ضمیر سے متعلق : بہ نسبت ضمیر۔

Conscienced : (a) ایماندار : ضمیر رکھنے والا ۔

Conscienceless : (a) بے ایمان : ظالم : بے رحم : شقی ۔

Consciencelessly : (adv) بے ایمانی سے ' بے رحمی سے : ظالمانه ۔

Consciencelessness : (n) بے ایمانی : بے رحمی : شقاوت ۔

Conscient : (n) [L."conscientem"] صاحب احساس ' ایماندار ' واقف ' آگاہ : صاحب شعور ' هوشمند' باخبر' اپنی کوتاهی یا خوبی سے باخبر۔

Conscientious : (a) فرض شناس ' ایماندار' صاحب تقوی ' با اصول ' پابند اصول ۔

Conscientious objector : (n) (تاریخ) معترض بر بنائے ضمیر ۔

Conscientiously : (adv) ایمانداری سے ' فرض شناسی سے؛ راستبازی سے ۔

Conscientousness : (n) دیانت داری : ایمانداری : تدیّن : راست بازی۔

Conscionable : (a) باشعور ' فرض شناس ' دیانت دار۔

Conscious : (a) [L."sonscius"] آگاہ : واقف : صاحب شعور' صاحب احساس : هوش مند؛ باخبر ' اپنی کوتاهی یا خوبی سے باخبر : هوشیار۔

Conscious experience : (n) (سماجیات) باشعور تجربه ۔

Consciously : (adv) آگاهی سے : هوشمندی سے ' هوشیاری سے ۔

Consciousness : (n) (۱) شعور : احساس' آگاهی ' علم' (حالت جمع پر) باشعور لوگ ۔ (۲) (عمرانیات) سمجھ : هوش ۔

Class consciousness : (سماجیات) طبقاتی شعور ۔

Double consciousness : ذهن کی وہ حالت جس میں دو جدا جدا خیالات کے سلسلے هوں اور ایك هی فرد میں دو جداگانه ذهنی صلاحیتیں موجود هوں ۔

Ethnic consciousness : (سماجیات) نسلی شعور ۔

Fringe of consciousness : (نفسیات و تعلیمات) حاشیه شعور ۔

General consciousness : (نفسیات و تعلیمات) عام شعور ۔

Consecrated : (a) رواج سے اجازت دیا ہوا : رواج کے ذریعے مجاز بنایا ہوا ۔

Consecration : (n) (۱) نذر نیاز : چڑھاوا : بھینٹ : وقف ۔ (۲) تقدیس : تسمیہ : تبریک ۔ (۳) (مذہبی اغراض سے) تخفیص : نام زدگی ۔ (٤) مذہبی عہدہ یابی کی رسم (خاصکر عہدہ اسقف) : دستار بندی : خرقہ یابی ۔

Consecrator : (n) وقف کنندہ : واقف : نذر دہندہ : بھینٹ چڑھانے والا ۔

Consecratory : (a) نذر کردہ : متبرک : وقف سے متعلق : موقوفہ ۔

Consectary : (n) [L. "consecutionem"] نتیجہ: نتیجہ ضمنی: نتیجۂ منطقی ۔

Consecution : (n) [L."consecutionem"] منطقی نتیجہ : تسلسل واقعات : (نحو) مطابقت کلمے یا زمانے کی : توالی ۔

Consecutive : (a) (۱)لگاتار : سلسلہ وار : متواتر: مسلسل : متوالی : تابع: (نحو) جزا ۔ (۲) (ریاضی) پے در پے ۔

Consecutive consequence : (n) (ریاضی) متواتر نتیجہ ۔

Consecutive curves : (n) (طبیعیات) سلسلے وار خم ۔

Consecutive intervals : (n) (موسیقی) ابعاد متواترہ ۔

Consecutive numbers : (n) (طبیعیات) سلسلے وار عدد: (ریاضی) متواتر اعداد ۔

Consecutive points : (n) کسی مقناطیسی سلاخ پر کے وہ مسلسل نقطے جہاں سے مقناطیسیت کی سمت الٹ جاتی ہے ۔

Consecutively : (adv) مسلسل : متواتر۔

Consecutiveness : (n) تواتر: تسلسل : توالی ۔

Consenescence : (n) [L."consenescere"] پیری : اضمحلال (بوجہ کبرسنی) : انحطاط قوی ۔

Consensual : (a) [L."consensus"+AL] (عضویات) متابع: مطاوع : اضطراری : غیر ارادی (حرکت اعضا)؛ رضامندی سے متعلق : طرفین کی رضامندی سے متعلق ۔

Public consciousness : (سماجیات) عوام کا شعور

Secondary consciousness : (نفسیات و تعلیمات) ضمنی شعور ۔

Social consciousness : (نفسیات و تعلیمات) سماجی شعور ۔

Stream consciousness : (نفسیات و تعلیمات) شعور کا دھارا ۔

Consciousness-in-general : (نفسیات و تعلیمات)شعور مطلق ۔

Consciousness of kind : (سماجیات) شعور جنسی ۔

Conscribe : (v) [L."conscribere"] فوج میں زبردستی بھرتی کرنا ' قانوناً داخل فوج کرنا؛ محدود کرنا ۔

Conscript : (a) [L."conscriptus"] مجبور : جبراً بھرتی کیا ہوا ۔

Conscript : (v) جبراً فوج میں بھرتی کرنا۔

Conscript : (n) بیگار کا سپاہی ۔

Conscript father : (n) (رومی تاریخ میں) اراکین مجلس اعیان ۔

Conscription : (n) جبری خدمت : جبری بھرتی: قانونی داخلہ (فوج میں) بیگار سپاہی لوگ ' (تاریخ) لازمی فوجی خدمت ۔

Conscriptional : (a) جبری خدمت کا' جبری بھرتی سے متعلق ۔

Conscription of wealth : جبری جزیہ ' مقاصد جنگ کے لئے ایسے اشخاص پر ٹیکس لگانا یا ان کی املاک ضبط کرنا جو فوج میں بھرتی نہیں ہوتے تا کہ دونوں گروہوں کی حالت برابرہو جائے ۔

Consecrate/ Consecrated : (a) [L."consecratus"] مقدس ' متبرک ' نذر (دیا ہوا) نذر کردہ؛ واقف کردہ ' نذر و نیاز کا : نذرکیا ہوا۔

Consecrate : (v) (۱) وقف (مذہبی) کرنا: (کسی دینی کام کے لئے) مخصوص یا موسوم کرنا : بھینٹ چڑھانا ' نذر کرنا' مخصوص کرنا: محترم و مقدس بنادینا ۔ (۲) کسی شخص کو ایک مستقل عہدے پر مذہبی رسوم کے ساتھ فائز کرنا: کسی عہدے کو سرکاری طور پر مذہبی یا سماجی رسومات کے ساتھ مستقل کر دینا۔

**Consensual contract/ Consensual obligation :** (رومی قانون) وہ راضی نامہ جو طرفین کی باھمی رضامندی سے لازمی ھو جاتا ھے۔

**Consensually : (adv)** باھمی رضامندی سے۔

**Consensus : (n) [L."consentive"]** (۱) (رائے وغیرہ) اتفاق ؛ توافق ؛ مطابقت (رائے یا کسی شھادت کی )۔ (۲) (تاریخ) عام اتفاق۔ (۳) (نفسیات) اجماع۔(٤) (عضویات) ھمدردی ؛ مطاوعت (یعنی کسی مطلوبہ مقصد کےلئے مختلف اعضاء کا اتحاد عمل)۔ (٥) اجماع (فقہ)؛ توافق عام ' رضایت و موافقت عمومی۔

**Consensus genitum : (n)** (نفسیات وتعلیمات) اجتماع عام۔

**Consent : (v) [L." consentive"]** منظور کرنا ؛ مان لینا؛ قبول کرنا ؛ رضامند ھونا ' موافقت کرنا۔

**Consent : (n)** رضامندی ' رضایت ؛ منظوری ' اجازت؛ توافق عقیدہ (طب) ' بدن کے اعضا کے درمیان توافق۔

Age of consent : (۱) سن بلوغ ؛ سن شعور (یعنی وہ عمر جس میں کوئی قانوناً رضامندی دینے کا مجاز ھو)۔ (۲) لڑکیوں کا قانونی سن بلوغ۔

Common consent : (تاریخ) عام رضامندی۔

Express consent : (تاریخ) واضح رضامندی ؛ صریحی رضامندی۔

Implied consent : (تاریخ) مضمر رضامندی۔

Silence gives consent : خاموشی نیم رضا۔

Tacit consent : (تاریخ) رضا بہ سکوت۔

With one's consent : بالاتفاق ' متفق ھو کر۔

**Consen by coduct :** (تاریخ) رضا بہ عمل۔

**Consentable : (a)** (قانون) طرفین سے منظور شدہ۔

**Consentable line : (n)** فریقین سے منظور شدہ سرحد۔

**Consentaneity : (n)** ھم آھنگی ؛ سازگاری ؛ مناسبت۔

**Consentaneous : (a [L."consentaneus"]** ھم آھنگ ؛ ھم رائے ؛ موزوں ؛ موافق ؛ متفق ؛ راس آنے والا (والی) ؛ سازگار۔

**Consentaneously : (adv)** ھم آھنگی کے ساتھ ؛ متفقاً۔

**Consentaneousness : (n)** ھم اھنگی ' اتفاق ' توافق۔

**Consentant : (a) [F."consentir"]** رضا مند ' راضی ھونے والا۔

**Consenter : (n)** رضامندی دینے والا ؛ موافقت کرنے والا۔

**Consentience : (n)** اتفاق ؛ رضامندی ؛ رضایت ' ھم فکری ' ھم عقیدگی ' حرکت اضطراری کا شعور۔

**Consentient : (a) [L."consentientem"]** متفق ؛ راضی بہ رضا ' رضامند۔

**Consentiently : (adv)** متفق ھو کر ' رضا مند ھو کر؛ رضایت سے۔

**Consentingly : (adv)** برضا و رغبت ؛ موافق ھو کر۔

**Consentingness : (n)** رضامندی ' موافقت۔

**Consentive : (a)** متفق ؛ رضامند ؛ راضی بہ رضا۔

**Consequence : (n) [L."consequentia"]** (۱) نتیجہ ؛ حاصل ' پھل ' ما حصل ' جزا ؛ انجام ؛ اثر' ثمر' ثمرہ' لازمہ۔ (۲) منطقی نتیجہ۔ (۳) اھمیت ؛ قدر ؛ اعتبار ' منزلت ؛ مرتبہ ؛ امتیاز۔(٤) (نجوم) مغرب سے مشرق کی جانب حرکت۔

In consequence/As consequence: نتیجتاً؛ نتیجہ یہ کہ۔

Of consequence : اھم۔

Of no consequence : غیر اھم ؛ بےوقعت ' ناچیز ؛ ھیچ۔

Take the consequence : نتیجہ بھگتنا ؛ اپنے کئے کی سزا پانا۔

**Consequence clause : (n)** (لسانیات) فقرہ منتجی۔

**Consequence theory: (n)** (نفسیات و تعلیمات) نظریہ' مکافات۔

**Consequent : (n)** واقعہ ما بعد؛ نتیجہ (شرط) ' جزا' منتج ؛ (ریاضی) سیاق۔

**Consequent : (a)** منتج ؛ موخر ؛ متعاقب۔

Consequential : (a) (۱) ضمنی ؛ ذیلی ؛ (بالواسطه) لازمی؛ عقبی ؛ مابعد ۔ (۲) خودبیں ؛ خود پسند ۔ (۳) اهم ۔

Consequential damages : (n) تاوان ؛ بطور نتیجه ؛ لازمی نقصان ؛ نقصان مابعد ۔

Consequentiality : (n) خود بینی ؛ لزوم ؛ عقبیت ؛ خود پسندی ۔

Consequentially : (adv) لزوماً ؛ ما بعد ؛ خود پسندی سے؛ خود بینی سے ۔

Consequently : (adv) لہذا ؛ بانتیجه ؛ اس وجه سے؛ اس سبب سے ؛ اسلئے ؛ پس ۔

Conservable : (a) [L."conservabilis"] قابل تحفظ ۔

Conservation : (n) (۱) حفاظت ؛ بچاؤ ۔ (۲) (لسانیات) حفظ دوام (برقرای) ؛ انگلستان میں ایک بورڈ جس کا حلقهٔ اقتدار دریا یا بندرگاه پر هوتا هے ؛ تحفظ ؛ (یعنی گھاس ، جنگل دریا کا سرکاری طور پر محفوظ هونا) ؛ نگرانی (سرکاری) ؛ (محکمهٔ نگرانی) بندرگاه ، جهاز رانی ؛ دریا وغیره ؛ تحفظ (جنگل، نالے اوردریاوغیره کا سرکاری تحفظ)۔

Conservation of angular momentum : (کیمیا) بقائے زاویائی مومنتم ؛ (طبیعیات) زاویائی مقدار حرکت کی بقا ۔

Conservation of energy : (کیمیا) بقائے توانائی ؛ (طبیعیات) توانائی کی بقا ؛ (حیوانیات) تحفظ توانائی ؛ بقاء توانائی ؛ بقائے دوام توانائی (مجموعی قوت کا نظام عالم میں همیشه یکساں رهنا) ۔

Conservation of (insurance) : (تجارت) تجارتی تحفظ (بیمه) ۔

Conservation of linear momentum : (کیمیا) بقائے خطی مومنتم ؛ (طبیعیات) لکیری مقدارحرکت کی بقا ؛ محافظت خطی مقدار حرکت ۔

Conservation of mass : (کیمیا) بقائے کمیت ؛ (طبیعیات) مادیت کی بقا ۔

Conservation theory : (نفسیات و تعلیمات) نظریه حفظ؛ نظریه بقائے ماده یا توانائی ۔

Conservational : (a) تحفظ پذیر ؛ حفاظت کرنے والا ۔

Conservatiore : (n) ادارهٔ موسیقی ؛ غنا گاه ؛ راگ شاله ۔

Conservatism : (n) قدامت پسندی وغیره ؛ سیاست میں تسلیم شده چیزوں کو باقی رکھنے کا رجحان ؛ سیاسی فلسفه جس کی بنیاد روایت اور سماجی استحکام پر هے اور تسلیم شده اداروں کو باقی رکھنے کی اهمیت پر زور دیتا هے ؛ انگلستان کی قدامت پسند جماعت Conservative party کے اصول اور پالیسی ؛ موجوده چیزوں کو تسلیم کرنے کا میلان اور تبدیلیوں کو شك و شبه کی نظر سے دیکھنا؛ کسی نئی چیز کی مدافعت یا مخالفت ۔

Conservatist : (n) محفوظ رکھنے والا؛ انگلستان کی سیاسی پارٹی کا نام ؛ متحفظ ؛ حفاظت خواه ؛ محافظ جو موجوده اداروں خصوصاً سیاسی اور کلیسائی کو محفوظ رکھنا چاهتا هے ؛ انگلستان کی سیاسی پارٹی کا یا اس سے متعلق ؛ (طبیعیات) بقائی ؛ روایتی ؛ محتاط ؛ معتدل ؛ محدودالنظر؛ پست خیال ؛ لکیر کا فقیر ۔

Conservative : (a) دیکھو Conservatist

Conservative field : (n) (طبیعیات) بقائی میدان ۔

Conservative forces : (n) (طبیعیات) بقائی قوتیں ؛ بقائی بل ۔

Conservative party : (n) (تاریخ) قدامت پسند پارٹی ۔

Conservative process : (شماریات) مقیمی عمل ۔

Conservator : (n) محافظ (عجائب خانے وغیره کا) ؛ نگراں کار ؛ مہتمم ۔

Conservator of the peace : بادشاه ؛ میر عدل ؛ محافظ امن ۔

Conservatory : (n) پود گھر (جس میں پودے حفاظت اور پرورش کے لئے رکھے جاتے هیں) ۔

Conservatory : (n&a) ادارهٔ فنون لطیفه ؛ محفوظ رکھنے کی جگه ؛ محفوظ رکھنے والا ۔

Conserve : (n) (usu. PL.) ["conservare"] شیرینی ؛ مٹھائی ؛ مربّا ؛ ایك قسم کی قدیم دوا؛ معجون طبّی ۔

Conserve : (v) حفاظت کرنا : محفوظ رکھنا: (نقصان یا بربادی سے) بچانا : قائم رکھنا ' بقا کی تدبیر کرنا : مربّا بنانا ۔

Consider : (v) [L."considerare"] (۱) سوچنا ' غور کرنا: تفکر کرنا ' تامل کرنا ۔ (۲) پاس ، لحاظ یا توجہ کرنا : سمجھنا ۔ (۳) قیاس کرنا: گننا ' تخمینہ کرنا ۔ (٤) جانچنا ؛ پڑتالنا : پرکھنا ۔ (٥) قدر کرنا ۔

Considerable: (a) قابل لحاظ ' لائق توجہ ؛ قابل غور ؛ اہم: معقول ' کثیر: وسیع ' معتد بہ ۔

Considerably : (adv) معتد بہ طور پر ۔

Considerableness : (n) اہمیت ۔

Considerate : (a) دوسروں کا لحاظ رکھنے والا: (قدیم محاورے میں) محتاط ' ہوشیار ۔

Considerately : (adv) دوسروں کا لحاظ کرتے ہوئے : محتاط طور پر : توجہ سے ۔

Considerateness : (n) دوسروں کا لحاظ ۔

Consideration : (n) [L."considerationem"] (۱) غور ' تامل ' سوچ : سمجھ ' توجہ ' اندیشہ : التفات: تفکر ۔ (۲) پاس و لحاظ ؛ ملاحظہ ۔ (۳) اہمیت: وقعت اعتبار : قابل لحاظ امر جیسے (That is a consideration) ۔ (٤) تلافی ؛ معاوضہ بدل : اجر ' پاداش ۔ (٥) (قانون) عوض ۔ (٦) پختہ رائے ۔

In consideration of : بعوض' بوجہ ۔

Take into consideration : لحاظ کرنا : غور کرنا ۔

Under consideration : زیر غور ۔

Considered: (a) پختہ (رائے) : معتبر ۔

Considering : (prep.) بہ لحاظ اس کے : اس لحاظ سے۔

Consign : (v) [L."consignare"] (۱) دینا : دے ڈالنا : سپرد کر دینا ؛ سونپ دینا: تفویض یاحوالے کرنا ۔ (۲) ارسال کرنا ؛ بذریعہ ریل بھیجنا ۔ (۳) امانت رکھنا ۔

Consignable : (a) قابل امانت ۔

Consignation : (n) (۱) ادائی (رقم) ؛ تحویل : تفویض ۔ (۲) مال کی ترسیل ۔

To the consignation of : پتہ یا مقام (مرسل الیہ کا) ' بنام ۔

Consignatory : (n) (۱) پانے والا: مرسل الیہ ۔ (۲) (تجارت) مال پانے والا ۔

Consignee : دیکھو Consignatory

Consignee insurance : (n) (تجارت) مرسل الیہ بیمہ ۔

Consigner/ Consignor : (n) (۱) بھیجنے والا ' مرسل ۔ (۲) (تجارت) مال بھیجنے والا ۔

Consignment : (n) (۱) حوالگی ' تفویض ' سپردگی ۔ (۲) مال مفوضہ ' سپرد کیا ہوا مال ' (تجارت) ترسیل مال ۔

Inwards consignment : (تجارت) داخلی ترسیل مال ۔

Outward consignment : (تجارت) خارجی ترسیل مال ۔

Part consignment : (n) (تجارت) جزوی ترسیل مال ۔

Consignment ledger : (n) (تجارت) ترسیل (مال) ؛ کھاتا بہی ۔

Consignment plan : (n) (تجارت) ترسیل مال منصوبہ ۔

Consignment stock account : (تجارت) ترسیل مال اسٹاک کھاتا ۔

Consilient : (a) [F."consalire"] (استقرا) ہم نتیجہ ۔

Consimilar : (a) [L."consimilis"] بالکل مشابہ ۔

Consist : (v) [L."xonsistere"] مشتمل یا مرکب ہونا ' (بعض اجزاء سے) بننا ' ہم آہنگ ہونا ' ہم وجود ہونا ' مطابق ہونا ۔

Consist in : وجود میں (ہونا) ۔

Consist of : مرکب ہونا : عبارت ہونا۔

Consistence : (a) (۱) دباز ؛ ٹھوس پن ؛ استحکام ۔ (۲) استقامت ' وضع داری ؛ یک رنگی ؛ یکساں روی ' ہم ہنگی ۔ (۳) (نفسیات) توافق ۔ (٤) (ریاضی) سازگاری۔

Coefficient of consistence : (شماریات) نمانندہ شریک رنگی ۔

Consistency : (n) دیکھو Consistence

Consistent : (a) یکساں : یك رنگ : باوضع ' مستقیم: با اصول ' محکم ' سازگار : هم آهنگ: مربوط ۔

Consistent statistics/- data : (طبیعیات) سازگار شماریات ' یکساں آنکڑے ۔

Consistent system : (n) (طبیعیات) یکساں نظام: سازگار نظام ۔

Consistently : (adv) یکسانی سے ' هم اهنگی سے ' هم وضع طور پر ۔

Consistorial : (a) مشاورتی : کلیسا کے اسقفوں کی مجلس مشاورت سے متعلق ۔

Consistory : (n) [L."consistoriam"] (۱) مجلس اساقفه ' پوپ کی مجلس ' پادریوں کی جماعت یا عدالت ۔ (۲) (تاریخ) کلیسائی عدالت ' پادریوں کی عدالت ۔

Consociate /-shiat : (a&n) [L."consociatus"] ندیم ' جلیس : هم صحبت : مصاحب' رفیق : ساتھی ۔

Consociate : (v) ساتھ هونا' رفیق هونا : شریك هو نا ۔

Consociation : (a) مصاحبت : رفاقت ' کلیساؤں یا مذهبی انجمنوں کا وفاق ' کلیسائی انجمن ۔

Consociational : (a) کلیسائی انجمنوں سے متعلق ۔

Consociationism : (n) کلیسائی وفاق کا نظریه یا عمل ۔

Consol : (n) [Short for" consolidated annuities"] غیر میعادی هنڈی ۔

Consol bond : =(consolidated bond/ unified bond) (تجارت) اجتماعی بانڈ ۔

Consolable : (a) قابل تسلی ۔

Consolation : (n) [L."Consolationem"] (۱) تسلی ' تشفی ' دلاسه : ڈھارس : اشك شوئی : دلداری ۔ (۲) جرمانه جو بعض تاش کے کھیلوں میں هارنے والے کو ادا کرنا پڑتا هے ۔ (۳) مقابله جو هارنے والوں کے لئے کیا جاتا هے ۔

Consolation prize/ stakes : (n) دومی حیثیت انعام (جو هارنے والےکو دیا جاتا هے) : اشك شوئی کا انعام ۔

Consolation race : (n) اشك شوئی کی بازی یا دوڑ (هارنے والوں کی دوڑ یا بازی جس میں پھر ایك مرتبه انعامی مقابله کرایا جائے) ۔

Consolatorily : (adv) بطور تسلی : بطور اشك شوئی ۔

Consolatory : (a) تسکین بخش : پر تسلی' تسلی آمیز۔

Console : (v) [L."consolare"] تسلی ، تشفی، ڈھارس دینا۔

Console : (n) سهارا : ٹیکا ' رحل : چوکھٹا : وه میز جو دیوار سے جڑی هو ' ٹیلی ویژن سیٹ یا ریڈیو سیٹ رکھنے کی الماری یا میز۔

Consoler : (n) تسلی دینے والا' تسکین دینے والا۔

Consolette : (n) وه چھوٹی الماری جس میں ریڈیو یا ٹیلی ویژن یا گراموفون رکھے هوتے هیں ۔

Consolidate : (a) (۱) منجمد : ملحق : مجتمع ۔ (۲) (تاریخ) انضمامی فنڈ ۔

Consolidated : (a) دیکھو Consolidate

Consolidate : (v) [L."consolidatus"] (۱) جمانا' جمنا' منجمد کرنا ' سخت یا بسته کرنا ' (استعارتاً) (قوت کو) مضبوط کرنا : (خصوصاً فوجی ذرائع سے) استوارکرنا ' زیاده مستحکم یا مضبوط کرنا: مضبوط هونا ۔ (۲) (ریاستوں ، صوبوں ، کمپنیوں یا قرضوں کو) ملانا ' الحاق کرنا : ملحق هونا' انضمام یا منضم کرنا: ملا کرایك کردینا ' اجتماع یا تالیف کرنا ۔

Consolidated annuities/ consols : (n) قرض مجتمع کے تمسکات ۔

Consolidated bond : (n) (تجارت) اجتماعی بانڈ ۔

Consolidated cancellation statement : (تجارت) مجموعی تنسیخی گوشواره ۔

Consolidated fund : (n) (تجارت) اجتماعی فنڈ : مختلف محاصل کا : انضمام (جس سے قومی قرضے وغیره کا سودا کیا جاتا هے) ۔

Consolidated mortgage : (n) (تجارت) مجتمع رہن ۔

Consolidation : (n) (۱) انجماد : بستگی : پیوستگی: استحکام : مضبوطی : اجتماعی: انضمام : اتحاد : استواری ۔ (۲) (نباتیات) وصل ۔

Consolidation act : (n) (تاریخ) انضمامی ایکٹ ۔

Consolidation of holdings : (تجارت) چك بندی ۔

Consolidation of shares : (تجارت) اجتماعی حصص ۔

Consolidation of shipment : (تجارت) اجتماعی جہازی لدان ۔

Consolidationist : (n) ایك مضبوط وفاقی حکومت کا حامی ۔

Consolidative : (a) منجمد کرنے والا ' متحد کرنے والا؛ مستحکم کرنے والا ۔

Consolidator : (n) جمانے والا' پیوستہ کن؛ استحکام دہ ۔

Conslidatory : (a) جماهوا ؛ بستہ ' پیوستہ ۔

Consols : (n) [Pl.] برطانوی حکومت کے تمسکات کا قرض ۔

Consomme : (n) [L."consummare"] یخنی ' شوربا ۔

Consonance : (n) [See next] (۱) تجنیس ' صوتی ؛ هم آهنگی (الفاظ یا ترسیل میں ) ۔ (۲) (موسیقی) ابعاد اهنگ ' سریلا پن ۔ (۳) (نفسیات) هم صوتی ۔ (٤) (لسانیات) هم آهستگی ؛ (استعارتاً) همنوائی ؛ هم ارائی ' اتحاد ' موافقت ؛ خوش صدائی ؛ خوش آهنگی ؛ خوش نوائی ۔

Consonant : (a) [L."consonantem"] (۱) خوش اهنگ؛ خوش نوا ؛ موزوں ؛ هم اهنگ ؛ موافق؛ متحد ۔ (۲) (تجارت) مطابق ۔ (۳) (موسیقی) درستی ساز ؛ سرملائی ۔

Aspirated consonant : (لسانیات) هکاری مصمته ۔

Cardinal consonant : (لسانیات) بنیادی مصمته ۔

Dental consonant : (لسانیات) دندانی مصمته ۔

Kinetic consonant : (لسانیات) بندشی مصمته؛ حرف شدت ۔

Static consonant : (لسانیات) جاریه مصمته؛ مصمته قائم (مصمته مسلسل) ۔

Syllabic consonant : (لسانیات) رکنی مصمته ۔

Velarized consonant : (لسانیات) عشائیاتی مصمته ۔

Consonant : (n) (۱) (لسانیات) مصمته ۔ (۲) حرف صامت ؛ حرف صحیح ؛ حرف یا صوت (جو کسی حرف علت کے ساتھ ملکر آواز دے سکے) ۔

Consonant phoneme : (لسانیات) مصمتی فونیم ۔

Consonant sound : (طبعیات) اواز ۔

Consonantal : (a) (۱) حرف صامت یا صحیح سے متعلق ۔ (۲) (لسانیات) مصمتی ۔

Consonantal anaptyxis : (لسانیات) مصمتی فاصله ۔

Consonantal digraph : (لسانیات) مصمته کی دوسری ترسیم ۔

Consonantal group : (لسانیات) مصمتی مجموعه ۔

Consonantal trigraph : (لسانیات) (معطوف یا مرکب مصمتے) مصمتی تهری ترسیم ۔

Consonantal vowel : (لسانیات) مصمتی مصوته ۔

Consonantal writing : (لسانیات) مصمتی تحریر ۔

Consonantal element : (لسانیات) مصمتی عنصر۔

Consonantism : (n) (لسانیات) مصمتیت؛ حرف صامت کا نظام ؛ حرف صامت یا ان کی ترتیب ۔

Consonantization : (n) (لسانیات) مصمتیانا' حرف صامت میں تبدیل هونے کا عمل ۔

Consonantize : (v) حرف صامت میں تبدیل کرنا (کسی حرف علت کو) ۔

Consonantiness : (n) حرف صامت هونے کی صفت ۔

Consonantoid : (لسانیات) مصمته نما ۔

Consonate : (v) [L."consonare"] هم آهنگ هونا ؛ هم نوا هونا ۔

Consonous : (a) [L."consonus"+OUS] هم اهنگ ' هم نوا ۔

Consopite : (v) [L."consopire"] سلانا ؛ سونا' ساکت کرنا اور لوری گانا' مدہوش کرنا؛ بے هوش کرنا۔

Consopition : (n) نیند لانے کی لوری ۔

Consort : (n) [L."consors"] (۱) زوج (شوهر یا زوجه) ۔ (۲) همسر ؛ هم سفر ' همدم ' شریك ۔ (۳) همراهی یا ساتھ کا جهاز؛ رفیق جهاز۔ (٤) دسته ' جماعت ۔ (٥) سازندوں کی جماعت ۔

Consort : (v) ساتھ رهنا ؛ متفق ، همنوا یا رفیق هونا' ساتھ دینا ' موافقت کرنا ۔

King consort : شوهر ملکه ۔

Prince consort : نواب دولها ۔

Queen consort : بادشاہ بیگم ۔

Consortial : (a) (۱) بین الاقوامی مہاجنی معاھدہ سے متعلق ۔ (۲) متعلق بہ انجمن ' متعلق بہ مجلس ۔

Consortism : (n) ہم زیستی ۔

Consortium : (n) (۱) بین الاقوامی مہاجنی ' (تجارتی) معاھدہ ۔ (۲) انجمن : مجلس یا کلب ۔ (۳) ازدواجی رشتہ یا تعلق ۔ (٤) ہم زیستی ۔

Consortship : (n) (۱) شرکت : ساجھا : رفاقت ۔ (۲) زوج ھونے کی حالت ۔

Consound : (n) [L."consolida"] (نباتیات) سنفیتون ۔

Conspecies : (n) ہم جنس ۔

Conspecific : (a) ہم نوع : ہم جنس اور متحد النوع کایا اس سے متعلق ۔

Conspectus : (n) [L.] (ذھنی) تبصرہ ' سرسری نظر : خاکہ یا منصوبہ (سرسری) : اجمال : خلاصہ : جدول : (مضامین کی) ۔

Consperse : (a) [L."conspersus"] پراگندہ یا منتشر: سوراخوں یا ابھرے نقطوں سے بھرا ھوا ۔

Conspicuity : (n) نمایاں : اظہار : نمایاں پن : امتیازی خصوصیت ۔

Conspicuous : (a) [L."conspicuus"] (۱) ظاھر ' نمایاں : بیّن : واضح ۔ (۲) جالب توجہ ' جالب شہرت ۔ (۳) ھویدا : روشن : آشکار ۔

Conspicuous consumption : (تجارت) نمائشی صرف: دکھاوتی خرچ ۔

Conspicuously : (adv) واضح طور پر : نمایاں طور پر ۔

Conspicuousness: (n) دیکھو Conspicuity

Conspiracy : (n) [L."conspiration"] (۱) سازش : ساز باز: ایکا ' اتفاق : منصوبہ (اچھا یا برا) ۔ (۲) شرکت (خلاف قانون کام کے لئے) : سازش مجرمانہ ۔ (۳) اتفاقات کا نمایاں اتحاد ۔

Conspiracy of silence : کسی واقعہ پر خاموش رھنے کا خفیہ معاھدہ ۔

Conspirant : (n) سازشی ۔

Conspirator : (n) سازش کنندہ : سازشی: شریک (مجرمانہ منصوبے میں) ۔

Conspiratorial : (a) سازش سے متعلق ۔

Conspiratress : (n) سازش کنندہ یا سازش کار عورت ۔

Conspire : (v) [L."conspirare"] ساز باز کرنا (خاص کر قتل یا بغاوت کے لئے) سازش : میل: اتفاق یا ایکا کرنا: منصوبہ گانٹھنا: جمع ھونا (نامساعد واقعات کا) : کسی ایک مقصد کےلئےمل کرکام کرنا ۔

Conspirer : (n) دیکھو Conspirator

Conspiringly : (adv) سازشی طورپر ۔

Conspue : (v) [L."conspuere"] اظہار نفرت کرنا: تھو تھو کرنا: (کسی حکمت عملی یا شخص کے خلاف) شور مچانا ' ھنگامہ کرنا: احتجاج کرنا ۔

Constable : (n) [L."comes stabuli"] (۱) کوتوالی کا جوان یا سپاھی : کانستبل ۔ (۲) حاکم قصر شاھی : محافظ قطع : (قرون وسطی) محافظ امن عامہ ۔

Outrun the constable : مقروض ھوجانا ۔

Special constable : وقتی یا منصرم چوکیدار۔

Constabulary : (n) (۱) جمعیت سر ھنگاں: کوتوالی کی جمعیت ۔ (۲) مسلح پولیس دستہ ۔ (۳) افسر شاھی کا حلقۂ اقتدار یا محل کار ۔

Constabulary : (a) کوتوالی کی جمعیت سے متعلق ۔

Constancy : (n) [L."constanita"] قیام : قرار: استقلال: ثابت قدمی : وضع داری : وفاداری : ثبات : استقامت : استواری : پائداری ۔

For a constancy : پائداری کے لئے ۔

Constancy phenomenon : (n) (نفسیات و تعلیمات) مظہر ثبات ۔

Constant : (a) [L."constans"] (۱) ثابت قدم: مستقل: راسخ: وفادار : غیر مذبذب ۔ (۲) (طبیعیات و ریاضی) (مقاویر) مستقلہ : ثابتہ : مقدار ثابت : تغیر پذیر : پائیدار : استوار : دائمی : محکم : مثبت : معین (مجازاً) ۔ (۳) (تجارت) قائم ' استقرار ۔

Acceleration constant : (طبیعیات) شرح رفتار کا مستقل ۔

Arbitrary constant : (طبیعیات) من مانی مستقل ۔

Astronomical constant : (طبیعیات)فلکیاتی مستقل ۔

Coiling point constant : (طبیعیات) نقطہ ابال کا مستقل ۔

Complex constant : (طبیعیات) مخلوط مستقل ۔

Cosmic constant : (نفسیات و تعلیمات) کائناتی مستقل ۔

Error constant : (نفسیات وتعلیمات) خطائی مستقل ۔

Gravitational constant : (کیمیا) کشش ثقل مستقلہ؛ (طبیعیات) مادی کشش کا مستقل ۔

Number constant : (طبیعیات) مستقل عدد ۔

Optical constant : (کیمیا) مظاہری مستقلہ ؛ (طبیعیات) نوری مستقل ۔

Term constant : (طبیعیات) مستقل فرد' مستقل رکن ۔

Universal constant : (کیمیا) عالم گیر مستقلہ؛ (طبیعیات) ہمہ گیر مستقل ۔

Constant boiling mixture : (n) (کیمیا) مستقل ابلنے والا مخلوط ۔

Constant capital : (n) (تجارت) قائم اصل ۔

Constant-cost industry : (n) (تجارت) قائم لاگت کی صنعت ۔

Constant character : (n) (کیمیا) مستقل خصوصیت ۔

Constant demand: (n) (تجارت) قائم مانگ ' قائم طلب ۔

Constant deviation prism : (n) (طبیعیات) مستقل و چلن پرزم ۔

Constant error : (n) (کیمیا) مستقل غلطی؛ (طبیعیات) مستقل خطا ۔

Constant heat summation : (n) (کیمیا) مستقل اجتماع حرارت ۔

Constant of abberration : (طبیعیات) مستقلہ فتور؛ فتور کا مستقل ۔

Constant of gravity : (طبیعیات) زمینی کشش کا مستقل ۔

Constant of integration : (طبیعیات) یك جہتی کامستقل ۔

Constant of inversion : (طبیعیات) تعاکس کا مستقل ۔

Constant of involution : (ریاضی) بریع کا مستقل ۔

Constant parameter : ( n ) ( طبیعیات ) پیراچل کا مستقل : مستقل پارا میٹر ۔

Constant pressure gasthermometer : ( طبیعیات و کیمیا ) مستقل دباؤ گیس تھرمامیٹر ۔

Constant product curve : ( تجارت ) قائم پیداوار کا خط منحنی ۔

Constant proportion : ( n ) ( کیمیا ) مستقل تناسب ؛ ( ریاضی ) مستقل تناسب ' ( تجارت ) قائم تناسب ۔

Constant ratio plan : ( تجارت ) قائم تناسب منصوبہ ۔

Constant return : ( n ) ( تجارت ) استقرار حاصل ؛ قائم حاصل ۔

Constant slope : ( n ) ( ریاضی ) مستقل ڈھال ۔

Constant speed : ( n ) ( کیمیا و ریاضی ) مستقل چال ۔

Constant temperature regulator . ( کیمیا ) مستقل درجہ حرارت معدل ؛ (طبیعیات) مستقل تاپ ریگولیٹر ۔

Constant term : ( n ) ( کیمیا ) مستقل رقم ؛ ( ریاضی ) مستقل رکن ۔

Constant velocity : ( n ) ( ریاضی ) مستقل رفتار ۔

Constant volume gas thermometer : ( طبیعیات و کیمیا ) مستقل حجم گیس تھرمامیٹر ۔

Constant wage : ( n ) ( تجارت ) قائم اجرت ۔

Constant wage plan : ( تجارت ) قائم اجرت کا منصوبہ ۔

Constantia : (n) [African" Constantia"] جنوبی افریقہ کی ایک شراب ۔

Constantininan : (a) شہنشاہ روم Constantine یا اس کے عہدے سے متعلق ۔

Constantinopolitan : (a) [L."Constantinopolitanus"] متعلق بہ قسطنطنیہ ۔

Constantly : (adv) (۱) ہمیشہ : اکثر؛ پیہم ' بارہا؛ دائماً ؛ علی الاتصال ' مستقلاً ۔ (۲) وفاداری سے ۔

Constantness : (n) دیکھو Constancy

Constat : (n) [L.] قانونی سند ( مسل کی باتوں سے متعلق ) ' ( مجازاً ) کسی بات کی تصدیق یا گواہی ۔

Constate : (v) [L. "Constat-"] تصدیق کرنا ' تائید کرنا : توثیق کرنا ' وثوق کے ساتھ کہنا ۔

Constellate : (v) [L. "Constellat"] (۱) ستاروں کے اقران سے طالع بینی کرنا ۔ (۲) جھرمت ہونا ' ( ستاروں کا ) جھمکا بن جانا ' جمع ہو جانا ۔ (۳) اراستہ کرنا ( ستاروں کی طرح ) ۔

Constellation : (n) [L. "Constellationem"] (۱) ستاروں کا مجمع، جھمکا ' تارا منڈل ' مجموعہ نجوم ' مجمع الکواکب ' گروہ اختراں ۔ (۲) ستاروں کے انہاسی مجموعوں میں سے کوئی ایک ' درخشاں اجتماع ' ترتیب ۔ (۳) اہم خیالات کا شعوری اجتماع ۔

Constellational : (a) ستاروں کے اجتماع سے متعلق ۔

Constellatory : (a) اجتماع سیارگان سے متعلق

Consternate : (v) [L. "Consternare"] ہیبت زدہ کرنا یا ہونا ' سراسیمہ یا بد حواس ہو جانا ' اضطراب چھا جانا ' ششدر رہ جانا ' متحیر ہونا ' متوحش ہونا ۔

Consternation : (n) ہیبت ' خوف ' حیرانی ' سراسیمگی ' اضطراب ' حیرت ' بدحواسی ' اسفنگی ۔

Constipate : (v) [L. "Constipat"] قبض یا یبس ( معدہ ) ہونا یا کرنا ۔

Constipation : (n) [L. "Constipationem"] (۱) قبض ' یبس ( معدہ ) انقباض ' پیوست ۔ (۲) پیوست مزاج ۔

Constituency : (n) جماعت منتخبین : حلقہء انتخاب ؛ رائے دینے والوں کی جماعت جو اپنے نمائندے کا انتخاب کرتے ہیں ' آبادی یا مقام جہاں انتخاب ہوا ہو ۔

Constituent : (n) [L. "Constituentem"] (۱) جز ' حصہ ' نکڑا ؛ عنصر ۔ (۲) انتخاب کنندہ ' رائے دہندہ ' مختار ' نمائندہ ۔ (۳) بنانے والا ' واضع ۔ (٤) ( تاریخ ) جز ترکیبی ۔ رائے دہندہ ؛ رکن ' واضع ۔ (٥) ( کیمیا ) اجزائے ترکیبی ۔

Immediate Constituent : ( لسانیات ) متصل جز ۔

Ultimate Constituent : ( لسانیات ) آخر جز ۔

Unique Constituent : ( لسانیات ) منفرد جز ۔

Constituent assembly / power : (n) وہ جماعت یا حکومت جسے آئین ملکی میں رد و بدل کا اختیار ہو ' ( سیاسیات و تاریخ ) دستور ساز اسمبلی ' مجلس وضع قوانین ۔

Constituent clause : (n) ( لسانیات ) اجزائی قسم ۔

Constituent function : (n) ( سیاست و تاریخ ) دستوری فرائض ۔

Constituent structure : (n) ( لسانیات ) اجزائی ساخت ۔

Constitute : (v) (۱) متعین ، مقرر یا مامور کرنا ۔ (۲) وجود میں لانا ، بنانا ، قائم کرنا ' مرتب کرنا ' تشکیل دینا ۔ (۳) مشتمل ہونا ' ترکیب پانا ۔ (٤) آئینی یا قانونی صورت دینا ۔

Constitute : (n) (۱) کلمہ ' مرکب ۔ (۲) ( لسانیات ) ساخت شمولیہ ۔

Constitute : (a) [L. "Constitutus"] متشکل ' مرتب ' قانونی حیثیت رکھنے والا ' تاسیس شدہ ۔

Constituted authorities : ( سیاسیات و تاریخ ) آئینی ارکان اختیار ۔

Constitution : (n) [L. "Constitutionem"] (۱) ساخت ؛ ترکیب ' بناوٹ ( جسم یا دماغ کی ) ۔ (۲) نظام ' آئین ؛ دستور اساسی ۔ (۳) مزاج ' سرشت ؛ فطرت ' طبیعت ۔ (٤) ( قدیم تاریخ ) فرمان ؛ حکمنامہ ؛ ضابطہ ؛ قانون ۔ (٥) سماجی یا سیاسی تنظیم کا انداز ۔

Flexible Constitution : ( سیاسیات و تاریخ ) لوچ دار دستور ۔

Rigid Constitution : ( سیاسیات و تاریخ ) بے لوچ دستور ۔

Unwritten Constitution : ( سیاسیات و تاریخ ) غیر تحریری دستور ۔

Written Constitution : ( سیاسیات و تاریخ ) تحریری دستور ۔

Constitution of matter :- (طبیعیات. کیمیا) مادہ کی ساخت ۔

Constitutional : ( a ) (۱) جسمانی ' طبیعی : خلقی ( جسم یا دماغ کی ساخت سے متعلق ) ۔ (۲) آئینی : دستوری ۔ (۳) لازمی ۔ (٤) موجودہ آئین کا حامی ۔ (٥) صحت کی غرض سے چہل قدمی یا ورزش ۔

Constitutional anomaly : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) دستور میں بے ربطی ۔

Constitutional formula : ( n ) ( کیمیا ) ضابطہ ساخت ۔

Constitutional law : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) دستوری قانون ۔

Constitutional process : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) دستوری عمل ' دستوری طریقہ ۔

Constitutional type : ( n ) ( نفسیات ) جسمانی ٹائپ ۔

Constitutionalism : ( n ) (۱) نظام آئینی ' حکومت مشروط ۔ (۲) آئین پسندی ' پابندیٔ آئین ۔ (۳) ( تاریخ ) دستوریت ۔

Constitutionalist : ( n ) آئین پسند ' آئینی : حامیٔ آئین : نظام آئینی کا ماہر : ( تاریخ ) دستور پرست : آئین پرست ۔

Constitutionality : ( n ) مشروطیت ' آئینیت ' دستوریت ۔

Constitutionalize : ( v ) آئینی بنانا : آئین کا رنگ دینا : آئین وضع کرنا ۔

Constitutionally : ( adv ) طبیعتاً : مزاجاً : ذاتاً : اساسی طور پر ' آئین اساسی کے مطابق : آئینی طور پر : قانونی طور پر ۔

Constitutioner : ( n ) حامیٔ آئین : آئین کا بنانے والا ۔

Constitutive : ( a ) تعمیری . ترکیبی : اساسی : اصلی : جزء ترکیبی : ضروری : لازمی ۔

Constitutively : ( adv ) اساسی طور پر : لازمی طور پر : جزء ترکیبی ہوتے ہوئے : اصلی طور پر ۔

Constitutiveness : ( n ) آئینیت : تعمیریت : اصلیت : لازمیت ۔

Constitutor : ( n ) تعمیر کنندہ : ترکیب دہندہ ( شخص یا شئے ) ۔

Constrain : ( v ) [ L. "Constringere" ] مجبور کرنا ' دبانا ' روکنا ' جبراً باز رکھنا ' قید کرنا ' محدود کرنا ۔

Constrained : ( a ) مجبور ' مقید ' محدود ۔

Constrained motion : ( n ) ( ریاضی ) پابند حرکت ۔

Constrainedly : ( adv ) مجبور ہو کر ' مجبوری کی حالت میں ۔

Constrainedness : ( n ) مجبوری کی حالت یا کیفیت ۔

Constrainingly : ( adv ) جبراً ' بزور ' زبردستی سے ' مجبور کرتے ہوئے ۔

Constraint : ( n ) (۱) جبر ' دباؤ ' زبردستی ' روک ' بندش ' قید ' ضبط ' قابو ( جذبات پر ) ' سمٹنا : سکڑنا ' کھنچنا ' بھینچنا ' دبانا ۔ (۲) فشار ' خجالت ۔ (۳) ( نفسیات ) رکاوٹ ۔

Social Constraint : ( سماجیات ) سماجی دباؤ ۔

Linear Constraint : ( ریاضی ) خطی پابندیاں ۔

Constraints : ( n ) ( ریاضی ) پابندیاں ۔

Constrict : ( v ) [ L. "Constringere" ] سکڑن پیدا کرنا ' چھوٹا کرنا ' منقبض کرنا ' رکاوٹ ڈالنا ۔

Constricted : ( a ) (۱) تنگ ' سکڑا ہوا ' کھینچا ہوا ' مقبوض ۔ (۲) ( لسانیات ) انقباض ۔

Constriction : ( n ) انقباض : قبض ' کھنچاؤ ' فشار ' رکاوٹ ہونے یا سکڑن کی حالت یا کیفیت ' مانع یا مزاحم ہونے والی شئے ' تنگی : انسداد : تنگی یا انقباض کا احساس ۔

Constrictive : ( a ) قابض ' انقباضی ' کھنچاؤ کرنے والا ۔

Constrictor : ( n ) (۱) ( طب ) عضلہ ' قابضہ ۔ (۲) ایک دبانے والا آلہ : مقباض ۔ (۳) ایک سانپ جو اپنے شکار کو دبا کر مار ڈالتا ھے ۔

Constrictor ( or the pharynx ) :- ( لسانیات ) قابض ( حلقوم ) ۔

Constringe : ( v ) [ L. "Constringere" ] کھینچنا ' سکیڑنا : بھینچنا ۔

Constringency : ( n ) انقباض : انسداد : کھنچاؤ : سکڑن ۔

Constringent : ( a ) قابض ' فشار آور : انسداد کنندہ : سکڑن یا کھنچاؤ پیدا کرنے والا ۔

Construable : ( a ) قابل تفسیر : قابل تجزیہ : قابل تعبیر ۔

Construal : ( n ) Construe تفسیر : تعبیر ' تجزیہ : دیکھو

Construct : ( v ) [ L. "Construct" ] (۱) بنانا : تعمیر کرنا : تیار کرنا : مرتب کرنا : انشاء کرنا : کلمہ بنانا ' ترکیب دینا : کھینچنا ( شکل ) ۔ (۲) ( طبیعیات ) رچنا ۔

Construct : ( n ) ترکیب ۔

Imaginative Construct : (نفسیات و تعلیمات) تخیلی ترکیب ۔

Logical Construct : ( نفسیات و تعلیمات ) منطقی ترکیب ۔

Psychological Construct : ( نفسیات وتعلیمات ) نفسیاتی ترکیب ۔

Constructed : ( a ) بنایا ہوا ' تعمیر کیا ہوا ' ترکیب یا ترتیب دیا ہوا : کھینچی ہوئی ( شکل ) ' مرتّب ۔

Constructed language : ( n ) ( لسانیات ) ساختہ زبان ۔

Constructer/Constructor : ( n ) (۱) معمار ' بنانے والا ' عامر ۔ (۲) بحریہ کا ایک افسر جو جہاز سازی اور مرمت کی نگرانی کرتا ھے : بحری تعمیرات کا نگراں کار : عمارت ساز : ترکیب دینے والا : غیر صریح فن پارے کا خالق ۔

Construction : ( n ) [ L. "Constructionem" ] (۱) بناوٹ ' ترکیب : تعمیر ' ساخت ۔ (۲) انشاء ' عبارت : کلام ۔ (۳) تعبیر : تاویل : تفسیر : توجیہ ۔ (٤) (طبیعیات) رچنا ۔

Geometrical Construction : (طبیعیات) جیومیٹریاتی عمل ۔

Graphical Construction : ( طبیعیات ) گرافی عمل : ترسیمی عمل ۔

Construction cooperative : ( n ) ( تجارت ) تعمیری کوآپریٹیو ۔

Construction of marine policy : ( تجارت ) بحری بیمہ پالیسی کی ترسیل ۔

Construction of term policy : ( تجارت ) پالیسی شرائط تشکیل ۔

Construction of warranties : ( تجارت ) وارنٹی تشکیل ۔

Construction pattern : ( n ) ( لسانیات ) تعمیری سانچہ ۔

Constructional : ( a ) ترکیبی : ساختہ : تفسیری : تعبیری : تعمیری ۔

Constructional homonymity : ( n ) ( لسانیات ) ترکیبی تجنیس ۔

Constructionally : (adv) ترکیبی طور پر : از روئے تعمیر : تفسیری طور پر : ساخت کے اعتبار سے ۔

Constructionism : ( n ) میکانیکی ساخت کے ذریعہ فنی اظہار : عمل ساختمانی ۔

Constructionist : ( n ) قانون یا آئین کی تفسیر یا تعبیر کا حامی یا ( Constructionism ) ساختمانی کے اصول کا پیرو ۔

Constructive : ( a ) (۱) تعمیری : ساختہ : بنانہاد : تخلیقی : اصلاحی یا تعمیری ( تخریبی کے مقابلے میں ) ۔ (۲) تاویلی : تعبیری : ( بالواسطہ ) حقیقی : اساسی ۔

Constructive allowance : ( n ) ( تجارت ) اضافی بھتہ ۔

Constructive conflict : ( n ) ( سماجیات ) تعمیری تصادم ۔

Constructive interference : ( n ) ( طبیعیات ) تعمیری دخل ۔

Constructive mileage : ( n ) ( تجارت ) اضافی میل دوری ۔

Constructive placement : ( n ) ( تجارت ) مناسب تعین ۔

Constructive policy : ( n ) تعمیری پالیسی ۔

Constructively : ( adv ) تعمیری طور پر : تخلیقی طور پر : تعبیری طور پر ۔

Constructiveness : ( n ) تعمیریت : تخلیقیت ۔

Constructivism : ( n ) اصول ساختمانی کا استعمال ۔

Constructivist : ( n ) اصول ساخت کا پیرو : اصول ساختمانی سے متعلق ۔

Constructorship : (n) نگراں کاری (بحری تعمیر کے نگراں کار کا عہدہ ) ' معماری : عمارت سازی ۔

Construe : ( v ) [ L. "Construere" ] (۱) ترکیب کرنا یا دینا ( الفاظ کو ) ۔ (۲) لفظاً لفظاً ترجمہ کرنا : معنی لگانا : تفسیر تعبیر کرنا : تحلیل حرفی کرنا : کسی مخصوص طور سے تعبیر و تشریح کرنا : نتیجہ نکالنا : استنباط کرنا ' تجزیہ کرنا ۔

Construe : ( n ) تفسیر : خصوصاً لفظی ترجمہ کے طور پر : ترجمہ ۔

Construer : ( n ) مترجم : مفسر ۔

Construing : ( n ) تفسیر : ترجمہ ۔

Consubsist : ( a ) باہم زندگی کرنا ' ہم وجود ہونا ۔

Consubstantial : ( a ) عین ذات : متحد الجواہر : بالخصوص "واحد فی الثلاثہ " ہم جوہر : ہم جنس : ہم ذات : ہم نوع : ہم طبیعت ۔

Consubstantiality : ( n ) عینیت ' وحدت ذات : وحدت فی اصلیت : ہم جنسی : ہم ذاتی : ہم گوہری ۔

Consubstantiate : ( v ) [ L. "Consubstantiar" ] ایک ذات کرنا ' جمع فی الذات یا عین ذات ہونا، کرنا یا سمجھنا : ایک جنس ہونا / کرنا ۔

Consubstantiation : ( n ) [ L. Consubstantionem" ] عینیت مسیح ( یہ عقیدہ کہ عشائے ربانی میں نان و شراب کے ساتھ عیسیٰ کا حقیقی جسم اور خون بھی موجود ہوتا ہے)۔

Consubatantiationist : ( n ) عقیدۂ بالا کا پیرو : عینیت مسیح کا حامی ۔

Consuetude : ( n ) [ L. "Consuetudo" ] (۱) رواج (خاص کر وہ جسےقانونی قوت حاصل ہو جائے ) : عادت ۔ (۲) معاشرت : میل جول ۔

Consuetudinal : ( a ) (۱) رواجی : معتاد ۔ (۲) دستور العمل : (۳) ضابطۂ گرجا : کتابچۂ رسم و رواج ۔

Consuetudinary : (a & n) دیکھو Consuetudinal

Consul : ( n ) [ L. "Consul" ] (۱) قنصل ( قونصل ) ( جمہوریہ روما کے دو اعلی حاکم جو ہر سال قنصل کے نام سے منتخب ہوتے اور مل کر انتظام کرتے تھے ) ۔ (۲) جمہوریۂ فرانس کے حکام ثلاثہ کا لقب ( ۱۷۹۹ - ۱۸۰٤ء ) ۔ (۳) وکیل : نائب : کار پرداز ( جو ممالک غیر میں کسی سلطنت کی طرف سے اپنی رعایا اور تجارت کے حقوق کی نگرانی کے لئے مقرر ہو) ' سفیر سے کم درجے کا عہدیدار ۔ (٤) سائیکل سواروں کے گشتی کلب کا مقامی نمائندہ ۔

Non-Professional Consul : ( تاریخ ) غیر پیشہ ور کاؤنسل ۔

Professional Consul : ( تاریخ ) پیشہ ور کاؤنسل ۔

Consul : ( v ) قونصل کے سامنے کاغذات پیش کرنا ( اسکی جانچ اور رضامندی کے لئے ) ۔

Consulage : قونصلی محصول ۔

Consular / Consulary : ( a ) قنصلی ' متعلق بہ قنصل ' روما میں وہ شخص جو قنصل رہ چکا ہو ۔

Consular district : ( n ) ( تاریخ ) کانسلی علاقہ ۔

Consular functions : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) کاؤنسلی فرائض ۔

Cousular invoice : ( n ) ( تجارت ) قونصل بیجک ۔

Consular officer : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) کاؤنسلی آفیسر ۔

Consular transactions : ( n ) ( تجارت ) قونصل سودے ۔

Consular treaties : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) کاؤنسلی معاہدے ۔

Consulate : ( v ) [ L."Consulatus" ] کاغذات اور مسل کو قنصلی جانچ اور ویزا کے لئے پیش کرنا ۔

Consulate : ( n ) قنصل خانہ : قنصل یا وکیل کی قیام گاہ ، دفتر یا عملہ : ( تاریخ فرانس میں ) زمانۂ قنصلی : عہد قنصلیت : کاؤنسل خانہ ' ( تاریخ ) کانسیلیٹ ۔

Consulate general : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) کانسلیٹ جنرل ؛ قنصل اعلیٰ ؛ سر قنصل ؛ قنصل خانہ کا بڑا عہدیدار ۔

Consules electi : ( سیاسیات و تاریخ ) منتخب کاؤنسل ۔

Consules missi : ( سیاسیات و تاریخ ) فرستادہ کاؤنسل ۔

Consuless : ( n ) قنصل کی بیوی ۔

Consulship : ( n ) عہدۂ قنصلی ؛ وکالت ۔

Consult : ( v ) [ L. "Consultare" ] (۱) مشورہ کرنا ؛ رائے، اطلاع ، ہدایت یا صلاح طلب کرنا ؛ رجوع کرنا ؛ ( کتاب یا شخص کی طرف ) مراجعہ کرنا ۔ (۲) لحاظ رکھنا ؛ پاس کرنا ( دوسروں کے اغراض و جذبات کا ) ؛ تجزیہ و تحلیل کرنا ؛ غور و خوض کرنا ۔

Consult with : مراجعہ کرنا ( کسی کتاب یا شخص سے ) ؛ مشورہ کرنا ۔

To consult one's pillow : رات بھر کی مہلت لینا ( غور کے لیے ) ۔

Consult : ( n ) مشورہ ؛ مشورے کی مجلس ؛ مجلس شوریٰ ؛ مجلس مشاورت ؛ ( رومی تاریخ ) سینٹ کا حکم نامہ ۔

Consulta : ( n ) [ It. or Sp. ] کاؤنسل کا جلسہ ؛ اس جلسے کی روداد ؛ ( تاریخ ) مجلس ۔

Consultable : ( a ) لائق مراجعت ؛ قابل مشورہ ۔

Consultant : ( n ) مشورہ گیر ؛ مشورہ یا رائے چاہنے والا ؛ مراجع ۔ (۲) مشیر طلبی ؛ طبیب مشاور ؛ انجینیئر مشاور ؛ صلاح کار ؛ مشیر ( تجارت ) ۔

Consultation : ( n ) [ L. "Consultationem" ] مشورہ ؛ صلاح ؛ مشاورت ؛ مجلس مشاورت طبی ؛ (قانون ) وہ حکم نامہ جس کی رو سے کوئی مقدمہ جو حکم امتناعی کے ذریعہ کسی کلیسائی عدالت سے کسی دوسری عدالت میں منتقل کیا گیا ہو، پھر اسی عدالت کو واپس کر دیا جائے ۔

Joint Consultation : ( سماجیات ) مشترک مشورہ ۔

Consultative : ( a ) مشورتی ؛ شورائی ؛ مشورے کا ؛ مشورہ دینے کا مجاز ؛ ( مجلس ) شوریٰ (وہ جماعت جسے مشورہ دینے کا حق تو ہو مگر فیصلہ کا حق نہ ہو ) ۔

Consultative bodies : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) مشاورتی مجالس ؛ مشاورتی انجمنیں ۔

Consultatory : ( a ) مشورتی ؛ شورائی ۔

Consultee : ( n ) مشاور الیہ ؛ مستشار ؛ مرجع ؛ رائے زن ۔

Consulter / Consultor : ( n ) مشورہ گیر ؛ صلاح طلب ؛ راجع ۔

Consulting : ( n ) مشورت گیر ؛ ارشاد طلب ؛ نصیحت جو ۔

Consulting Physician : ( n ) طبیب مشاور ۔

Consumable : ( a ) سوختنی ؛ مصرف میں آنےوالا ؛ صرف ہونے والا ؛ نیست و نابود ہونے والا ؛ لائق استعمال ۔

Consume : ( v ) [ L. "Consumere" ] خرچ کرنا ؛ برت ڈالنا ؛ ختم کر دینا ؛ کھا پی جانا ؛ اڑا دینا ؛ ضائع کرنا ؛ اسراف ، برباد کرنا ؛ خرچ کرنا ( کیمیا ) ؛ (حسد سے) جلنا ؛ کباب کا تلف ہونا ؛ نیست و نابود ہونا ؛ صرف کرنا ؛ حسد سے زیادہ کھانا پینا ؛ شراب خوری کرنا؛ بیگاری کرنا ؛ وقت صرف کرنا ؛ استعمال کرنا ؛ استفادہ کرنا ؛ اپنی توجہ کسی طرف مبذول کرنا ۔

Consumed : ( a ) صرف کیا ہوا ؛ مستعملہ ۔

Consumedly : ( adv ) نہایت ؛ بے حد ۔

Consumer : ( n ) صارف ؛ کام میں لانے والا ؛ خرچ کرنےوالا ؛ مستفید ؛ متمتع ؛ مسرف ( پیدا کرنے والے کے مقابلہ میں ) ۔

Private Consumer : ( تجارت ) نجی صارف ۔

Rational Consumer : ( تجارت ) منطقی صارف ۔

Representative Consumer : ( تجارت ) نمائندہ صارف ۔

Ultimate Consumer : ( تجارت ) آخری صارف ۔

Consumer appeal : ( n ) ( تجارت ) پسند صارف ۔

Consumer cooperation : (n) ( تجارت ) صارف کوآپریشن ۔

Consumer council : ( n ) ( تجارت ) صارف کونسل : وہ نقد رقم جو کسی فرد کو مصرفی اشیا کی خریداری یا نجی اور خاندانی اخراجات کے لئے دی جائے اور جو قسطوں میں ادا کی جائے ۔

Consumer credit : ( n ) ( تجارت ) صارف اُدھار ۔

Consumer economics : ( n ) ( تجارت ) صارفی معاشیات ۔

Consumer finance company : ( تجارت ) صارف سرمایہ کار کمپنی ۔

Consumer goods / Consumption goods : ( n ) ( تجارت ) اشیائے صرف ۔

Consumer group : ( n ) ( تجارت ) گروہ صارف ۔

Consumer interest : ( n ) ( تجارت ) صارف مفاد : نفع صارف ۔

Consumer items : ( n ) اشیائے استعمال ۔

Consumer jury / Consumer Panel : ( n ) ( تجارت ) صارف پینل ۔

Consumer motivation : ( n ) ( تجارت ) صارف ترغیب ۔

Consumer movement : ( n ) ( تجارت ) صارف تحریک ۔

Consumer pressure group : ( n ) ( تجارت ) صارفین کا با اثر گروہ ۔

Consumer price : ( n ) ( تجارت ) صارفی قیمت ۔

Consumer price index : ( n ) ( تجارت ) صارف قیمت کا اشاریہ۔

Consumer protection : ( n ) ( تجارت ) صارف کا تحفظ ۔

Consumer research : ( n ) ( تجارت ) صارف ریسرچ ۔

Consumer unit : ( n ) ( تجارت ) صارف کی اکائی ۔

Consumer's association : ( n ) ( تجارت ) صارف کی انجمن ۔

Consumer's behaviour : ( n ) ( تجارت ) صارف کا برتاؤ ۔

Consumer's choice : ( n ) ( تجارت ) صارف پسند ۔

Consumer's cooperative : ( n ) ( تجارت ) صارف کوآپریٹیو ۔

Consumer's cooperative store : ( تجارت ) امداد باھمی اسٹور صارفین ۔

Consumer's demand theory : (تجارت) صارف مانگ کا نظریہ ۔

Consumer's good : ( n ) ( تجارت ) اشیاء صرف ۔

Consumer's preference : ( n ) ( تجارت ) ترجیح صارف : صارف ترجیح ۔

Consumer's price index : ( سماجیات ) صارفین کے لئے قیمت اشاریہ ۔

Consumer's sovereignty : ( n ) ( تجارت ) صارف کا اقتدار اعلی ۔

Consumer's surplus : ( n ) ( تجارت ) نفع صارف ۔

Consuming centre : ( n ) ( تجارت ) مرکز صرف : کھپت مرکز ۔

Consumingly : ( adv ) شدید طور پر ' مشتاق ھو کر : شدت : اشتیاق ۔

Consuming market : ( n ) ( تجارت ) بازار صرف ۔

Consuming unit : ( n ) ( تجارت ) صرف اکائی ۔

Consumingness : ( n ) شدت ' اشتیاق ۔

Consummate : ( a ) [ L. "Consummatus" ] کامل ' مکمل : پختہ : پورا : انتہائی : نہایت رسیدہ : کمال یافتہ : اعلی ترین : بہترین ( ماھر ) ۔

Consummate : ( v ) کمال کو پہنچانا: تکمیل یا اتمام کرنا : پختہ یا پورا کرنا ( خاص کر تعلق زن و شوھر کی تکمیل یا خلوت صحیحہ کرنا ) : زفاف کرنا : وصال تك پہنچنا : حد کمال تك پہنچانا ۔

Consummately : ( adv ) پختہ طور پر : بطور کامل : ماھرانہ : کاملانہ ۔

Consummation : (n) تکمیل (زفاف) : کمال : نہایت : غایت : منزل مقصود : انجام : مطمح نظر : ( سماجیات ) اختتام : منتہی : تکمیل شدہ شئے ۔

Consummation of marriage : (سماجیات) تکمیل شادی ۔

Consummative : ( a ) تکمیلی : اتمام کن ۔

Under Consumption : ( تجارت ) کم صرفی ۔

Unproductive Consumption : ( تجارت ) غیر پیداواری صرف ۔

Consumption Capital : ( n ) ( تجارت ) صرفی اصل ۔

Consumption ceiling : ( n ) ( تجارت ) صرف کی حد ۔

Consumption effect : ( n ) ( تجارت ) صرف کا اثر ۔

Consumption function : ( n ) ( تجارت ) صرف کا تفاعل ۔

Consumption fund : ( n ) ( تجارت ) ذخیرۂ صرف : صرفی فنڈ ۔

Consumption goods : ( n ) ( تجارت ) صرفی اشیاء ۔

Consumption groups : ( n ) ( تجارت ) صرفی گروہ ۔

Consumption income : ( n ) ( تجارت ) صرفی آمدنی ۔

Consumption line : ( n ) ( تجارت ) صرفی خط ۔

Consumption loan : ( n ) ( تجارت ) صرفی قرض ۔

Consumption motive : ( n ) ( تجارت ) صرف کا مقصد ۔

Consumption pattern . ( n ) ( تجارت ) صرف کا طرز ۔

Consumption products : ( n ) ( تجارت ) صرفی پیداوار ۔

Consumption tax : ( n ) ( تجارت ) صرفی ٹیکس ۔

Consumption trend : ( n ) ( تجارت ) صرف کا رجحان ۔

Consumptive : ( a ) (۱) مدقوق ؛ دق والا ؛ مسلول ؛ مخرب ؛ تلف کنندہ ؛ پیداوار کا مصرف ۔ (۲) خرچ پذیر ؛ مائل بہ اسراف ؛ سرف نہاد ۔

Consumptive demand : ( n ) مطالبہ برائے صرف ۔

Consumptively : ( adv ) صرف کرنے کےطور پر ؛ اسراف کے لحاظ سے ؛ مدقوق یا مسلول طور پر ۔

Consumptiveness : ( n ) مدقوقیت ؛ مسلولیت ؛ دق پذیری ؛ سرف ؛ نہادی ۔

Cont-line : (n) البیث لکیر ؛ خط رس ؛ (رسی کی بناوٹوں کےبیچ کی خالی جگہ یا لکیر جو بل کھاتی ہوئی آخر تک چلی جاتی ہے ) ؛ ایک ساتھ رکھے ہوئے دو پہیوں کے درمیان کا فاصلہ ۔

Consummator : ( n ) پختہ کرنے والا ؛ تکمیل کنندہ ۔

Consumptible : ( a ) وہ شئے جو مصرف میں آنے سے ختم ہو جائے ؛ قابل صرف ۔

Consumption : (n) [ L. "Consumptionem" ] (۱) خرچ ؛ صرف ؛ اتلاف ؛ خاتمہ ؛ ضائع شدگی ؛ کھپت ؛ گھلا دینے والی تپ ( خاص کر سل یا دق ) ۔ (۲) مقدار خرچ شدہ (معاشیات) ، صنعتی پیدا وار کا مصرف ( جو پیداوار کو ختم کر دے ) ۔

Conspicuous Consumption : ( تجارت ) نمائشی صرف ۔

Diseconomics of Consumption : ( تجارت ) صرف کی عدم کفایات ۔

Domestic Conumption : ( تجارت ) گھریلو صرف ۔

Economics of Consumption : ( تجارت ) صرف کی کفایات ۔

Final Consumption / Ultimate Consumption : ( تجارت ) آخری صرف ۔

Home Consumption : ( تجارت ) گھریلو کھپت : گھریلو صرف ۔

Induced Consumption : ( تجارت ) ترغیبی صرف ۔

Internal Consumption : ( تجارت ) اندرونی صرف ۔

Mill Consumption : ( تجارت ) مل کھپت : مل صرف ، کارخانہ کا صرف ۔

Optional Consumption : ( تجارت ) اختیاری صرف ۔

Over Consumption : ( تجارت ) زائد صرف ۔

Permanent Consumption : ( تجارت ) مستقل صرف ۔

Personal Consumption : انفرادی کھپت ؛ ذاتی کھپت : ذاتی صرف ۔

Productive Consumption : ( تجارت ) پیداواری صرف ۔

Public Consumption fund : ( تجارت ) اجتماعی صرف فنڈ ۔

Pulmonary Consumption : سل سینہ ؛ سل ریوئی ۔

**Contabescence** : ( n ) اتلاف : ضائع شدگی ؛ روگ ؛ ( نباتیات ) سوکھا روگ ؛ اتلاف (کلی کے مادہ٭ پرورش کا) ؛ اسقاط ۔

**Contabescent** : ( a ) [ L."Contabescentem" ] روگی ؛ اتلافی ۔

**Contact** : ( n ) [ L."Contactus"] مس ؛ اتصال ؛ چھوت ؛ لمس ؛ تماس ؛ ربط ؛ ارتباط ؛ تعلق ؛ نزدیکی ؛ ( برقیات ) حلقہ ؛ ( ریاضی ) تماس ؛ ( نفسیات ) اتصال ؛ ( سماجیات ) تعلق ؛ اتصال ؛ (ارضیات ) دو غیر متشابہ متصل چٹانوں کے بیچ کی سطح ؛ طیارے کے مقام کو سمجھنے اور اس کی صحیح رہنمائی کےواسطے طیارے سے زمین یا پانی کی سطح کا بلا واسطہ عینی مشاہدہ ؛ دلال یا قاصد یا ایجنٹ جو خاص خبر کا ذریعہ ہو ( خصوصاً خفیہ کارروائیوں میں ) ۔

Action Contact : ( کیمیا ) عمل لمس ۔

Anticipation Contact : ( لسانیات ) متوقع لمس ۔

Area in Contact : ( طبیعیات ) رقبہ٭ لمس، تماس کا رقبہ ۔

Chord of Contact : ( طبیعیات ) لمس وتر ؛ وترتماس ۔

Close Contact : ( لسانیات ) لمس قریبی ۔

Direct Contact : ( سماجیات ) براہ راست اتصال ۔

Indirect Contact : ( سماجیات ) بالواسطہ اتصال ۔

Loose Contact : ( لسانیات ) سست لمس ۔

Point of contact : ( کیمیا ) نقطہ مس ؛ ( طبیعیات ) نقطہ٭ لمس ۔

Social Contact : ( سماجیات ) سماجی اتصال ۔

Sympathetic Contact : (سماجیات) ھمدردانہ اتصال ۔

**Contact** : ( v ) ارتباط پیدا کرنا ؛ تعلق پیدا کرنا ؛ گفتگو کرنا ؛ مشورہ کرنا ؛ ملاقات کرنا ؛ اتصال پیدا کرنا ۔

To come in contact with : روبرو ھونا ؛ دو چار ھونا ؛ ملنا ۔

To make / break contact : برقی حلقے کا پورا کرنا یا اس کا توڑنا ۔

**Contact angle** : ( n ) ( ریاضی ) تماسی زاویہ ۔

**Contact dissimilation** : ( n ) ( لسانیات ) تماثل خلاف لمس ۔

**Contact lens** : ( n ) ( طبیعیات ) لمس لینس ۔

**Contact level** : ( n ) طول کے باریک فرقوں کو دکھانے کا آلہ ۔

**Contact mine** : ( n ) وہ بارودی سرنگ جسے چھونے سے دھماکہ ھوتا ھے ۔

**Contact of continuity** : ( سماجیات ) تسلسل کا اتصال ؛ اتصال تسلسل ۔

**Contact potential** : ( n ) ( طبیعیات ) لمس مضمر ۔

**Contact potential difference** : ( طبیعیات ) لمس فرق مضمر ۔

**Contact sound** : ( n ) ( لسانیات ) لمس اصوات ۔

**Contact stratum** : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) سطح رابطہ ۔

**Contact vernacular** : ( n ) ( لسانیات ) رابطہ بولی ، رابطے کی بولی ۔

**Contactual behaviour** : ( n ) ( سماجیات ) اتصالی عمل ۔

**Contactual function** : ( n ) ( تجارت ) اتصالی تفاعل ۔

**Contadina** : ( n ) اطالوی کسان عورت ۔

**Contadino** : ( n ) [ L."Comitatus" ] ( اطالوی زبان میں ) کسان ؛ اطالوی کاشتکار ۔

**Contagion** : ( n ) [ L. "Contagionem " ] چھوت ؛ وبا ؛ تعدیہ ، مرض ( متعدی یا وبائی ) ؛ (استعارتاً ) اخلاقی خرابی ؛ (بد اخلاقی کا) متعدی اثر ؛ زھر ۔

**Contagioned** : ( a ) چھوت سے متاثر ۔

**Contagionist** : ( n ) تعدیہ کش ؛ تعدیے کا قائل ؛ چھوت یا وبائی مرض کا معتقد ؛ وسواسی ۔

**Contagious** : ( a ) [ late L. "Contagiosus" ] متعدی؛ ساری ؛ سری ؛ وبائی ؛ اڑنی یا لگنی (بیماری) ؛ چھوت کی بیماری ؛ استعارتاً عادت ۔

**Contagious abortion** : ( n ) مویشی (مثلاً گائے) کا ایک متعدی مرض ؛ پالتو جانوروں کا ایک متعدی مرض جس سے اسقاط حمل ھو جاتا ھے ۔

Contagious distribution : ( n ) ( شماریات ) وبائی مثاؤ ۔

Contagious magic : ( n ) ( سماجیات ) متعدی جادو ۔

Contagiously : ( adv ) چھوت سے ' متعدی طور پر ۔

Contagiousness : ( n ) وبائیت : متعدیت : مسریت ۔

Contagium : ( n ) مادہ' مسری ' چھوت لگنےوالا مادہ : دیکھو Contagion

Contain : ( v ) [ L. "Continere" ] (۱) مشتمل : مرکب، حامل ہونا ( کسی شئے کو ) لئے ہوئے ہونا : ( اپنے اندر ) داخل کئے ہوئے ہونا : گھرا ہوا ہونا ۔ (۲) حد بننا : گھیرے میں لئے ہوئے ہونا ۔ (۳) ( طبقات الارض ) محیط ہونا : حد بندی ہونا ۔ (٤) ( ریاضی ) پورا تقسیم ہونا۔ (٥) آپے میں ہونا : ( جذبات وغیرہ پر) قابو پانا ۔ (٦) ( جنگی اصطلاح ) روکے رکھنا : ( فوج کو ) ہلنے نہ دینا : محدود کر دینا : محتوی ہونا : جگہ دینا ۔

Containable : ( a ) قابل احاطہ : قابل ضبط : قابل حدبندی ۔

Container : ( n ) چیزدان : کوئی شئے رکھنے کے لئے ڈبہ ، بوتل وغیرہ ' ( تجارت ) کنٹینر ۔

Container premium : ( تجارت ) کنٹینر پریمیم ۔

Containment : ( n ) تحدید : حد میں رکھنا : ( تاریخ ) کمیونسٹ جارحیت کو حد میں رکھنے کی پالیسی ۔

Contaminable : ( a ) آلودہ ہونے کے قابل : ملوث ہونے کے قابل : قابل سرایت ۔

Contaminant : ( n ) آلودہ یا ملوث جسم ۔

Contaminate : ( n ) [ L."Contaminatus" ] ناپاک : آلودہ :نجس : گندہ ۔

Contaminate : ( v ) ناپاک : نجس یا آلودہ کرنا : چھوت ہو جانا : بھرسٹ کرنا : بگاڑنا : فاسد کر دینا : چھوت لگ جانا : کثیف کرنا ۔

Contamination : ( n ) (۱) چھوت ' نجاست ۔ (۲) مختلف کہانیوں کو باہم ملانا : خلط ملط کر دینا ۔ (۳) ناپاکی : آلودگی : فساد : کثافت ۔ (٤) ( کیمیا ) ملاوٹ : ملاوٹ کرنا ۔ (٥) دو لسانی شکلوں کو ملاکر ایک نئی شکل پیدا کرنا ۔ (٦) قید خانے میں پکے مجرموں کے درمیان نسبتاً ناتجربہ کار ملزموں کو رکھ کر ان کا اخلاق بگاڑنا ۔

Contaminative : ( a ) ناپاک کرنے والا ' نجس کرنے والا : کثیف کنندہ ۔

Contango : (n) [ App. a fortuitous formation from"Continue"] ہرجانہ ( جو مال اٹھوانے میں تاخیر یا التوا پر دیا جائے ) : ( تجارت ) تاخیری تاوان : تاخیری جرمانہ ۔

Contango : ( v ) ہرجانہ دینا ( جو مال اٹھانے میں تاخیر یا التوا پر دیا جائے ) ۔

Contangoda : ( n ) ادائے قیمت سے ایک دن قبل ( جو دن ادائے قیمت کے لئے مقرر ہو چکا تھا اس سے پہلے کا دن ) ۔

Contemn : ( v ) [ L. "Contemnere" ] (۱) حقیر جاننا ' ذلیل کرنا ' خفت دینا : ذلت ، اہانت سے پیش آنا ۔ (۲) نفرت کرنا : ذلیل و خوار سمجھنا ۔

Contemner / Contemnor : ( n ) حقیر جاننے والا : ذلیل کرنے والا : اہانت سے پیش آنے والا : نفرت کرنے والا ۔

Contemningly : ( adv ) حقارتاً ' اہانتاً : منافرت سے : ذلت آمیز طور پر ۔

Contemplant : (n) [ L." Contemplantem" ] مفکر : سوچنےوالا ۔

Contemplate : ( v ) [ L. "Contemplat" ] (۱) تاک میں رہنا : سوچنا : ارادہ کرنا : نیت کرنا : توقع رکھنا : مقصد یا غایت قرار دینا : تصور کرنا ' اندیشہ کرنا ۔ (۲) دھیان میں ہونا ' مدنظر رکھنا : مستغرق ہونا : توجہ کرنا : تفکر کرنا : تامل کرنا : مطالعہ کرنا ۔

Contemplatingly : ( adv ) تفکر کے ساتھ : تامل سے ' مقصد کرکے : سوچ بچار کے ساتھ ۔

Contemplation : ( n ) غور و فکر : تصور : دھیان : ارادہ : تامل : اندیشہ : تفکر : تفکر روحانی : تفکر عبادت ( مراقبہ ) : توقع : پیش بینی : ارادہ : مطالعہ : انتظار ۔

Contemplative : ( a ) پُر استغراق ' مستغرق : دھیان والا : غور والا : ہوشمندانہ : ( ازمنہء وسطیٰ میں ) گیان دھیان ( کی زندگی ) رکھنے والا : مراقب ۔

**Contemplatively** : ( adv ) غور و فکر کے ساتھ ؛ گیان دھیان سے ؛ پر استغراق کے ساتھ ؛ ہوشمندانہ ۔

**Contemplativeness** : ( n ) حالت استغراق ؛ حالت مراقبت ۔

**Contemplator** : ( n ) گیانی دھیانی ؛ مراقب ؛ مستغرق ؛ متفکر ۔

**Contemporaneity / Contemporaneousness** : ( a ) معاصرت ؛ ہم عصری ہونا ؛ ہم زمانی ہونا ۔

**Contemporaneous** : ( a ) ہم عصر ؛ ہم عہد ؛ ہم عصری ؛ معاصر ؛ ہم وقت ؛ ہم عمر ؛ اس زمانے کا ' (تاریخ) ہم عصری ۔

**Contemporaneously** : ( adv ) معاصر ہوکر ؛ ہم عصری سے ؛ ہم عہد ہوکر ؛ ہم عمر ہو کر ۔

**Contemporary** : ( a ) [ L. "Contemporarius" ] ہم سن ؛ ہم عصر ؛ ہم زماں ؛ معاصر ؛ ہم عمر ۔

**Contemporary society** : ( n) ( سماجیات ) ہم عصر سماج ۔

**Contemporize** : ( v ) [ L. "Contemporate" ] ہم عصر یا معاصر بنانا ؛ ہم زماں کرنا ؛ ہم عہد کرنا ۔

**Contempt** : ( n ) [ L. "Contemptus" ] توہین ؛ ذلت ؛ حقارت ؛ سبکی ؛ (قانون) نا فرمانی ؛ عدول حکمی ( بادشاہ، عدالت یا مجلس ملکی کی ) ؛ اہانت ۔

Contempt of court : توہین عدالت ۔

In contempt : تحقیراً ؛ حقارتاً ؛ اہانتاً ۔

**Contemptible** : ( a ) ذلیل ؛ سبک ؛ دنی ؛ خوار ؛ قابل حقارت ؛ قابل تحقیر ؛ قابل نفرت ۔

**Contemptibility / Contemptibleness** : ( n ) تذلیل ؛ تحقیر ؛ توہین ؛ قابل حقارت ہونا ؛ ذلیل و پست ہونا ۔

**Contemptibly** : ( adv ) ذلیل ہو کر ؛ حقیر ہو کر ۔

**Contemptuous** : ( a ) حقارت آمیز ؛ اہانت آمیز ؛ تحقیر ؛ ذلت آمیز ؛ متکبرانہ (طرز عمل) ؛ مغرورانہ ۔

**Contemptuously** : (adv) حقارت سے ؛ تحقیر آمیز طور پر ؛ اہانت آمیز طور سے ؛ متکبرانہ طور سے ۔

**Contemptuousness** : ( n ) حقارت آمیزی ؛ ذلت آمیزی ؛ تکبر ؛ غرور ؛ خود بینی ۔

**Contend** : ( v ) [ L. "Contendere" ] (۱) لڑنا ؛ جھگڑنا ؛ جد و جہد کرنا ۔ (۲) بحث ، جدال یا حجت کرنا ۔ (۳) مسابقت یا آگے بڑھنے کی کوشش کرنا ۔ (٤) مقابلہ کرنا ؛ ( جذبات یا قوائے فطرت کا ) ۔ (٥) مجادلہ کرنا ؛ رقابت کرنا ؛ مناظرہ کرنا ؛ مدعی ہونا ؛ اثبات کرنا ؛ کسی سے زبردستی لے لینا ۔

**Contender** : ( n ) مقابل ؛ ستیزہ کار ؛ جھگڑالو ' لڑاکا ' حجتی ' مجادل ؛ بحثی ' کسی اعلیٰ اعزاز یا چمپین ہونے کے لیے مقابلہ کرنے والا ۔

**Content** : ( n ) [ L. "Contentum " ] (۱) ( جمع میں ) مضامین ( کتاب ) مافیہ ' محتویات ۔ (۲) سمائی ' گنجائش ؛ (جہاز کی) ضخامت ' ( ٹھوس اشیاء کا ) حجم ' مقدار ' وسعت ؛ مندرجات ؛ موضوع ' اصلی معنی ؛ ( نفسیات ) مواد ۔

Factual Content : ( نفسیات و تعلیمات ) واقعی مواد ۔

Ideal Content : ( نفسیات و تعلیمات ) تخیلی مواد ۔

Iron Content : ( کیمیا ) لوہے کی مقدار ۔

Moisture Content : ( کیمیا ) نمی کی مقدار ۔

Salt Content : ( کیمیا ) نمک کی مقدار ۔

Sulphur Content : ( کیمیا ) سلفر کی مقدار ۔

Table of content : فہرست مضامین ۔

**Content** : ( n ) صبر و شکر ' قناعت ؛ اطمینان ؛ طمانیت؛ خوشنودگی ' آسودہ خاطری ۔

**Content** : ( a ) صابر ؛ صابر و شاکر ' قانع ' مطمئن ؛ آسودہ خاطر ؛ خوشدل ۔

Be Content : قانع رہو ؛ آسودہ خاطر رہو ؛ مطمئن رہو ۔

Content, not content : انگلستان کے دارالامراء میں رائے لیتے وقت کی اصطلاح ( ہاں، نہیں ) ۔

**Content** : ( v ) مطمئن ہونا ؛ قانع ہونا ؛ مطمئن کرنا ؛ خوش کرنا ؛ راحت پہنچانا ۔

To take upon content : بغیر جانچ کے قبول کرنا ۔

**Content analysis studies** : ( n ) ( سماجیات ) مطالعہ تحلیل اجزاء ، مطالعہ تجزیہ مواد ۔

Content - word : ( n ) ( لسانیات ) بامعنی لفظ ۔

Contented : ( a ) راضی ؛ مطمئن ؛ قانع ؛ آسودہ خاطر ۔

Contentedly : ( adv ) صبر و شکر کے ساتھ ؛ قناعت سے ؛ راضی ہوکر ؛ خوشدلی سے ۔

Contentedness : ( n ) حالت اطمینان ؛ قناعت پسندی ۔

Contents rate : ( n ) ( تجارت ) سامان شرح ( بیمہ ) ۔

Contentation : ( n ) رضامندی ؛ قناعت ؛ رضایت ؛ خوشدلی ؛ آسودہ خاطری ؛ اطمینان ۔

Contention : ( n ) [ L. "Contentionem" ] (۱) لڑائی ؛ جھگڑا ؛ جدال ؛ تکرار ؛ بحث و مباحثہ ؛ جدو جہد ؛ قیل و قال ؛ مناقشہ ؛ حجت ؛ نزاع ؛ ستیزہ ؛ دعویٰ ؛ اعتراض ۔ (۲) مقابلہ ؛ مسابقہ ؛ مجادلہ ؛ منافسہ (جہادبالنفس) ؛ سعی ، کوشش ( کسی کے مقابلہ میں کامیابی کے لئے ) ۔

Bone of contention : ( سیاسیات و تاریخ ) جھگڑے کی جڑ ؛ بنائے مخاصمت ؛ بنائے اختلاف ؛ وجہ نزاع ؛ وجہ تنازعہ ؛ امرمتنازعہ فیہ ۔

Contentional : ( a ) نزاعی ؛ متعلق بہ دعویٰ ؛ حجتی ؛ مناقشہ جو ؛ ستیزہ کار ؛ نزاع انگیز ؛ پر مناقشہ ؛ جدال پرداز ؛ جھگڑے کا ؛ کسی تنازعہ میں فریقین کے مابین اختلاف سے متعلق ۔

Contentious : (a) [L."contentious"] جھگڑالو ؛ جدال پسند؛ حجتی ؛ مناقشہ جو؛ ستیزہ کار؛ نزاع انگیز؛ پُرمناقشہ؛ جدال پرداز؛ جھگڑے کا ؛ کسی تنازعہ میں فریقین کے مابین اختلاف سے متعلق ۔

Contentious jurisdiction : متنازعہ فیہ امور میں اختیار سماعت ۔

Contentiously : ( adv ) مناقشانہ ؛ تنازعہ کر کے ۔

Contentiousness : ( n ) نزاع پسندی ؛ جدال پردازی ؛ ستیزہ کاری ؛ مناقشہ جوئی ؛ جھگڑالو پن ۔

Contentive : ( a ) ( لسانیات ) معنی دار ۔

Contentless : ( a ) بے معنی ۔

Contentment : ( n ) قناعت ؛ آسودہ دلی ؛ دل جمعی ؛ اطمینان ؛ خوشنودی ؛ صبرو شکر ۔

Conterminal : (a)[ L."Conterminalis"] ہم سرحد ؛ ایک سرحد والا؛ مشترک الاحاطہ ؛ متلاقی ؛ متحد الراس (خطوط جنکے سرے ایک نقطے پر مل جاتے ہوں) ؛ ہم بر (زمان و مکاں ) ؛ متحد (معنیً) ۔

Conterminate : ( a ) دیکھو Conterminal

Conterminous : ( a ) دیکھو Conterminal

Contest : ( v ) [ L. "Contestari" ] لڑنا ؛ مبارزت کرنا ؛ بحثنا ؛ جدو جہد یا سعی کرنا ؛ جنگ و جدال کرنا ؛ مقابلہ کرنا ( انتخاب وغیرہ) ؛ (قانون) شہادت دینا ؛ دفاع کرنا ؛ مقاومت کرنا ؛ ہم چشمی کرنا ؛ مجادلہ کرنا ؛ بحث کرنا ۔

(To) Contest ( an )election : الیکشن لڑنا ؛ مقابلہ کرنا ۔

Contest : ( n ) ( سیاسیات و تاریخ ) الیکشن لڑنا ؛ مقابلہ کرنا ۔

Contest award : ( n ) ( تجارت ) انعام مقابلہ ؛ مقابلہ فیصلہ ۔

Contestable : ( a ) قابل جنگ ؛ لائق جدل ؛ قابل مباحثہ ؛ لائق مبارزت ۔

Contestant : ( n ) مبارز ؛ مجادل ؛ مقابل ؛ حریف ؛ مناظرہ ؛ مدافع ؛ ستیزہ کار ؛ مناظرہ کرنے والا ۔

Contestation : ( n ) (۱) حجت بازی ؛ کٹ حجتی ۔ (۲) تنازع ؛ بحث ؛ مناظرہ ؛ رقابت ؛ مدافعت ؛ شہادت ۔

Contestible clause : ( تجارت ) مبارزتی دفعہ ؛ لائق جدول دفعہ ۔

Contesting state : ( سیاسیات و تاریخ ) حریف ریاستیں ۔

Conteur : ( n ) [ F. ] قصہ گو ؛ داستان گو ۔

Context : ( n ) [ L. "Contextus" ] سیاق عبارت ؛ سیاق و سباق ؛ اوپر نیچے کی عبارت ؛ ماحول ؛ اطراف ۔

In this context : اس سلسلے میں ۔

Context of situation : ( لسانیات ) صورت حال کاسیاق ۔

Contexual : ( a ) سیاقی ؛ سیاق و سباق سے متعلق ۔

**Contexual imagery** : ( n ) ( لسانیات ) سیاقی پیکر ۔

**Contexual meaning** : ( n ) ( لسانیات ) سیاقی معنی ۔

**Contexual pronunciation** : ( n ) ( لسانیات ) سیاقی تلفظ ۔

**Contexual variant** : ( n ) ( لسانیات ) سیاقی نظریہ ۔

**Contexualization** : ( n ) ( لسانیات ) سیاقیانا ۔

**Contexualized word** : ( n ) ( لسانیات ) سیاقیا یا لفظ ۔

**Contexually** : ( adv ) سیاق عبارت کی رو سے ۔

**Contexural** : ( n ) بافت سے متعلق ۔

**Contexure** : ( n ) [ L. "Contexura" ] (۱) بناوٹ : تانا بانا : ساخت : بافت ۔ (۲) (عبارت یا تقریر کی) بندش : ربط : مربوطی ۔

**Conticent** : ( a ) [ L. "Contaceve" ] ساکت : خموش : چپ ۔

**Contignation** : ( n ) [ L"Contignationem" ] جڑے ہوئے تختے : ساخت : منزل ۔

**Contiguity** : ( n ) [ L. "Contiguus" ] اتصال : ربط : قریبی تعلق : قرب : ( نفسیات ) مقارنت ( تصور ان اشیاء کا جو کسی وقت یا مقام پر ایک ساتھ نظر سے گذری ہیں ) : نزدیکی : وابستگی : ارتباط ۔

Law of contiguity : ( نفسیات و تعلیمات ) قانون اتصال ۔

Temporal contiguity : ( نفسیات و تعلیمات ) زمانی اتصال ۔

**Contiguous** : (a) متصل : ملحق : قریب : ہم سایہ : مقرون ۔

**Contiguous assimilation** : ( n ) ( لسانیات ) مقرون تماثل ۔

**Contiguous zone** : ( n ) ( تاریخ ) متصل علاقے ۔

**Contiguously** : ( adv ) نزدیک : پیوستہ : مسلسل ۔

**Contiguousness** : ( n ) تسلسل وقت؛ دوام؛ تواتر ۔

**Continence** : ( n ) [ L. "Continentia" ] پرہیزگاری ؛ پارسائی : تقویٰ : زہد : ( طب ) جسمانی اخراج کو ارادی طور سے روک لینے کی صلاحیت : ( سماجیات ) ضبط نفس ازدواجی ۔

Marital Continence : ( سماجیات ) ازدواجی زہد ۔

Ritual Continence : ( سماجیات ) رسمی زہد ۔

Continence in marriage : ( سماجیات ) ازدواجی زہد ۔

**Continent** : ( a ) [ L. "Continentum" ] پرہیزگاری : متقی : زاہد : پارسا : متعادل : (طب) جسمانی اخراج کو ارادی طور سے روک لینے کی صلاحیت رکھنے والا ۔

**Continent** : ( n ) زمین مسلسل : بر اعظم : قارہ : ظرف : ظرفیت ۔

**Continental** : ( a ) (۱) براعظم کا : براعظم سے متعلق : ( تاریخ ) براعظمی : بری ۔ (۲) یورپ سے متعلق : شمالی امریکہ سے متعلق ۔ (۳) ان نو آبادیوں اور ریاستوں سے متعلق جو بعد میں ریاستہائے متحدہ امریکہ کا حصہ بن گئیں ۔ (٤) بے قیمت ( ایسے فقروں میں مثلاً (Not worth a Continental damn) ۔

**Continental** : ( n ) ایک امریکی سپاہی ( جنگ آزادی کی فوج میں ) : کسی براعظم کا باشندہ ( خصوصاً براعظم یورپ کا ) : کاغذی سکہ (امریکی جنگ آزادی کے وقت کا) ۔

**Continental Army / Patriot Army** : (n) ( تاریخ ) کونٹی نینٹل آرمی ۔

**Continental bill** : ( n ) براعظمی بل : یورپی بل ۔

**Continental breakfast** : ( n ) ہلکا ناشتہ ۔

**Continental congress** : ( n ) ( تاریخ ) کونٹی نینٹل کانگریس ( امریکہ ) ۔

**Continental currency** : ( n ) ( تاریخ ) کونٹی نینٹل سکہ ( امریکہ ) ۔

**Continental shelf** : ( n ) ( تاریخ ) تہ بحری علاقہ ۔

**Continental state** : ( n ) ( تاریخ ) کونٹی نینٹل اسٹیٹ ۔

**Continental system** : ( n ) ( تاریخ ) کونٹی نینٹل سسٹم : ( تجارت ) براعظمی کھاتا نویسی ۔

**Continentalism** : ( n ) براعظم پرستی : قارہ پرستی : قاریت : اپنے براعظم کی حمایت یا طرفداری ۔

Continentalist : ( n ) براعظم پرست ؛ اپنے براعظم کی حمایت یا طرفداری کرنےوالا ؛ براعظم پرستی کا حامی ۔

Continentalize : ( v ) براعظم میں گشت لگانا ؛ براعظم کا رنگ اختیار کرنا ؛ یورپی کلچر سے متاثر ہونا ۔

Continentally : ( adv ) براعظم سے متعلق ہو کر ( خصوصاً یورپ سے ) ۔

Continently : ( adv ) پرہیزگاری سے ' از روئے پاکدامنی ؛ اعتدال سے ۔

Contingency : ( n ) [ See CONTINGENT ] (۱) حالات کا غیر متیقن ہونا ؛ اتفاق ؛ اتفاقی واقعہ ؛ حادثہ ۔(۲) حالت منتظرہ ؛ موقوف یا مبنی ہونا (کسی دوسری شئے پر) ۔ (۳) اتفاقی مصارف وغیرہ (صادر) ؛ احتمال ؛ امکان ؛ امکان وقوع یا عدم وقوع ؛ اضافی ؛ الحاقی ' واقعۂ ضمنی ؛ ایک محفوظ فنڈ ( اتفاقی مصارف کے لئے ) ؛ مشروط شئے ( واقعہ وغیرہ ) ؛ ( تاریخ ) اتفاقی صورت حال ؛ (نفسیات) عدم لزوم اتفاقیت ۔

Contingency freight : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی بھاڑا ؛ اتفاقی کرایہ ۔

Contingency fund : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی فنڈ ' ناگہانی فنڈ ' صادر فنڈ ۔

Contingent : ( a ) [ L. "Contingentem" ] (۱) اتفاقی ؛ ناگہانی ۔(۲) موقوف یا مبنی ( کسی دوسری شئے پر ) ' مشروط ۔(۳) عارضی یا معاونتی ۔ (٤) فوج امدادی ' غیر لازمی ۔ (٥) آزاد ' (نفسیات) ذیلی ' غیر لازم شئے ۔

Contingent : ( n ) (۱) جنگی دستہ ( جو کسی خاص شخص یا ریاست کو دینا پڑے ) ۔ (۲) نمائندہ دستہ یا جماعت ۔(۳) امتیازی جماعت ۔ (٤) ( منطق ) غیر لازمی ۔

Contingent annuity : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی سالیانہ ؛ مشروط سالیانہ ۔

Contingent beneficiary : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی حق دار ؛ مشروط حق دار ' ثانوی حق دار ۔

Contingent bonus : ( n ) ( تجارت ) مشروط بونس' ناگہانی بونس ۔

Contingent business insurance : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی تجارتی بیمہ ۔

Contingent charges : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی لاگت ؛ ( تاریخ ) اتفاقی مصارف ؛ غیر متوقع مصارف ۔

Contingent contract : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی معاہدہ ؛ مشروط معاہدہ ۔

Contingent duty : ( n ) = ( countevailing duty ) ( تجارت ) متلافی ٹیکس ؛ متلافی ڈیوٹی ۔

Contingent expenditure : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی اخراجات ۔

Contingent liability : ( n ) ( تجارت ) ناگہانی ذمہ داری ۔

Contingent obligation : ( n ) ( تجارت ) اتفاقی ذمہ داری ۔

Contingently : ( adv ) اتفاقیہ ؛ اتفاقی طور پر ؛ مشروط طور پر ۔

Continuable : ( a ) قابل برقراری ؛ جاری رکھنے لائق ۔

Continual : ( a ) [ L. "Continuus" ] جاری ؛ رواں ' مستمرہ ؛ متصلہ ؛ مسلسل ؛ دائمی ؛ پیوستہ ؛ پے درپے ؛ بدون وقفہ ؛ سریع الوقوع ؛ مکرر ۔

Continually : ( adv ) برابر ؛ مسلسل ؛ مکرر طور پر ۔

Continuance : ( n ) استمرار ؛ قیام ؛ ہمیشگی ؛ دوام ؛ سلسلہ ؛ (قانون) تعویق سماعت ( مقدمات ) ؛ استقامت ؛ ناول یا کتب میں سلسلہ یا دنبالہ ۔

Continuant : ( n ) متمدد حرف ؛ ایسا حرف صحیح جس کی آواز میں تمدد کا امکان ہو جیسے ( F. V. S. R. ) ؛ ( لسانیات ) جاریہ ۔

Continuant : ( a ) اس قسم کے حرف صامت سے متعلق ۔

Continuation : ( n ) [ L. "Continuationem" ] (۱) سلسلہ ' تسلسل ؛ اجرا؛ جریان ؛ استمرار ؛ ( مہاجنی اصطلاح ) کھاتا چلائی ؛ پچھلی میزان سے کھاتے میں جوڑنا یا لکھنا ؛ پیش آورد ۔(۲) توسیع ؛ زوائد ؛ ایزاد ؛ بیشی ۔(۳) پانچہ ؛ موزہ ( جو گھٹنوں سے مل جائے ) ؛ (عامیانہ محاورہ ) پاجامہ ؛ پتلون ؛ کوئی تصنیف جو مسلسل حصوں میں شائع کی جائے یا ایسی تصنیف کا ایک حصہ ۔

Continuation school : فرصتی مدرسہ (جس میں ایسے لوگوں کی تعلیم فرصت کے اوقات میں جاری رکھی جاتی ھے جو ابتدائی تعلیم کے بعد مدرسہ چھوڑ چکے ھیں ) : کناڈا کا ایک ثانوی اسکول خصوصاً دور افتادہ دیہاتی علاقے میں ۔

Continuation sheet : ( تجارت ) منسلک کاغذ ۔

Continuative : ( a ) [ L."Continuativus"] استمراری : مسلسل : رواں : جاری : عطف بیانیہ ۔

Continuative conjunction : ( لسانیات ) عطف جاری ۔

Continuator : ( n ) کسی دوسری کتاب کا سلسلہ آگے جاری رکھنے والا : بقیہ نویس ' سلسلہ گیر : توسیع دھندہ : اجرا کنندہ : پےنویس : مستمر ۔

Continue : ( v ) [ L. "Continuus" ] جاری رکھنا ( خصوصاً وقفے کے بعد ) : چلائے جانا : قائم یا برقرار رکھنا : سلسلہ اٹھانا: بقیہ لکھنا ( قصے وغیرہ کا ) : باقی رھنا : رھنا ' قائم رھنا : طول دینا : دوبارہ شروع کرنا : بند نہ ھونا : باز نہ رھنا : ( عدالت کی اصطلاح ) التوا ھونا فیصلہ ۔

Continued : ( a ) مسلسل : پیوستہ : باقی : ثابت : وقفے کے بعد جاری شدہ ۔

Continued bond : ( n ) = ( Perpetual bond ) ( تجارت ) دائمی بانڈ : استمراری بانڈ ۔

Continued fraction : ( n ) ( ریاضی ) کسر مسلسل ۔

Continued product : ( n ) ( ریاضی ) مسلسل ضرب ۔

Continued proportion : ( n ) ( ریاضی ) مسلسل تناسب ۔

Continuer : ( n ) دیکھو Continuator

Continuing : ( n ) مسلسل : ثابت : قائم : برقرار ۔

Continuing guarantee : ( n ) ( تجارت ) استمراری گارنٹی : دوامی گارنٹی ۔

Continuingly : ( adv ) مسلسل طور پر : قائم رہ کر ۔

Continuity : ( n ) (طبیعات ) تسلسل وقت : دوام : تواتر : جاری ماندگی : تسلسل ' پیہم روانی : استمرار : غیر منقطع سلسلہ : وہ چیز جس سے تسلسل ظاہر ہو ۔

Law of continuity : قانون تسلسل ( یعنی یہ قانون کہ فطرت کا ھر تغیر تدریجی ھوتا ھے نہ کہ یک بہ یک اور بے سلسلہ ) ۔

Continuity girl / Continuity clerk . ( n ) متحرک کے عملے کی وہ رکن جو تصویر لیتے وقت ساری تفصیلات کو لکھ لیتی ھے ۔

Continuity of coverage : ( تجارت ) تسلسل بیمہ ۔

Continuity of function : ( طبیعیات ) تفاعلی تسلسل ۔

Continuity of state : ( طبیعیات ) حالت کا تسلسل ۔

Continuity premium : ( n ) (تجارت) لگاتار خریداری پریمیم ۔

Continuous : ( a ) مسلسل ' علی الاتصال : پیہم : پیوستہ ' غیر منقطع : پے در پے : استمراری ۔

Continuous audit : ( n ) ( تجارت ) استمراری محاسبہ ' لگاتار محاسبہ ۔

Continuous brake ( of train ) : پچر کنجی ( ریل گاڑیوں کو ٹھہرانے کی کل جس سے ایک دفعہ سب گاڑیوں میں پچر ( بریک ) لگائی جا سکتی ھے ۔

Continuous charge : ( n ) ( تجارت ) استمراری بار ۔

Continuous current : ( n ) ( طبیعیات ) مسلسل کرنٹ ۔

Continuous electrode : ( n ) ( طبیعیات ) مسلسل الیکٹروڈ ۔

Continuous flow : ( n ) ( تجارت ) مسلسل بہاؤ ۔

Continuous flow calorimeter : ( n ) (طبیعیات) مسلسل بہاؤ سکوری پیما ۔

Continuous function : ( n ) ( طبیعیات ) مسلسل تفاعل ' مسلسل فنکشن ۔

Continuous market : ( n ) ( تجارت ) مسلسل بازار ۔

Continuous movement : ( n ) ( تجارت ) استمراری تحریک : مسلسل تحریک ۔

Continuous process : ( n ) ( تجارت ) مسلسل طریق عمل ۔

Continuous script : ( n ) ( لسانیات ) خط مسلسل ۔

Continuous spectrum . ( n ) ( طبیعیات ) مسلسل اسپکٹرم ۔

Contortive : ( a ) بند بازی سے متعلق : توڑمروڑ سے متعلق : پیچیدہ ۔

Contortuplicate : ( a ) [ L. "contortus" + "plicatus" ] (نباتیات) پیچ نورد ۔

Contour : ( n ) [ L. "contourner" ] ناک نقشہ : خدو خال : ڈول : حلیہ : ( زمین کا ) نشیب و فراز : ھئیت : شکل : ساخت : حدود نما ( خط ) : خط ساحل یا کوہ : ساحل کا پیچ و خم : (نفسیات) سراپا : (تاریخ) خطوط نشیب و فراز : کنٹور ۔

Terminal contour : ( لسانیات ) اختتامی لہریا ۔

Contour : ( v ) لہریئے بنانا : پہاڑی کے گرد سڑک نکالنا : پہاڑی کی ہموار سطح پر زراعت کرنا ۔

Contour integration : ( n ) ( ریاضی ) کنٹوری تکملہ ۔

Contour line : ( n ) ( کیمیا ) خطی : خط و خال : کنٹوری خط : لہریا جس سے نقشے میں سطح زمین کی بلندیاں دکھاتے ھیں : وہ خیالی لکیر جو سطح زمین کی یکساں بلندی والی سطحوں کے نقطوں کو ملاتی ھے ۔

Contour map : ( n ) ( ریاضی ) کنٹوری نقشہ ۔

Contour tone system : ( لسانیات ) لہریا تانی نظام ۔

Contoured Plan : ( n ) ( تاریخ ) نشیب و فراز کا نقشہ ۔

Contourne : ( a ) [ F. ] ( نقابت ) بائیں طرف مڑی ھوئی ۔

Contra : ( Pref. ) [ L. ] (۱) مخالف : بالعکس : برخلاف ۔ (۲) اطالوی باجوں کے نشان جن سے سرگم کی کمی بیشی ظاھر ھوتی ھے ۔

Contra-indicant : ( n ) (طب) کسی معالجے کی مخالف علامت ۔

Contra-indicate : ( v ) معالجے کی غلطی کی نشان دہی کرنا ۔

Contra-indication : ( n ) ( طب ) مرض کی کوئی علامت جو کسی خاص معالجے کو غلط بتاتی ھے ۔

Contra-lode : ( n ) کچی دھات کی درز ۔

Contra-related : ( a ) ارتباط متقابل رکھنے والا ۔

Contra-remonstrance : ( n ) ( کلیسائی تاریخ ) مخالفت ۔

Continuous style : ( n ) ( تعمیرات ) محرابی جھروکے یا دریچے والا : قوسی دریچہ دار ۔

Continuous surface : ( n ) ( طبیعیات ) مسلسل سطح ۔

Continuous variable : ( n ) ( طبیعیات ) مسلسل چو سطح ۔

Continuous variation : ( n ) ( طبیعیات ) مسلسل تغیر ۔

Continuously : ( adv ) مسلسل طور پر : دائماً : غیر منقطع طور پر : پیوستہ طور پر : استمراری طور پر ۔

Continuousness : ( n ) استمراریت : جاری یا قائم رھنےکی حالت یا کیفیت : مداومت : مسلسلیت : عدم انقطاع ۔

Continuum : ( a ) [ L. ] مادے، احساسات، واقعات اور تعداد کا تسلسل : رشتہ مسلسل : تسلسل : ( طبیعیات ) کنٹی نیوم : مسلسلہ : ( ریاضی ) مسلسلہ ۔

Sensory continuum : ( نفسیات و تعلیمات ) حسیاتی تسلسل ۔

Conto : ( n ) [ L. "Computus" ] ایک سکّہ جو دس لاکھ ریس ( Reis ) یا دو سو بیس لیرے ( Lira ) کے برابر ھوتا ھے ۔

Contoid : ( لسانیات ) مصمتہ نما ۔

Contorniate : ( n ) [ It. "contorno" ] تمغا یا سکّہ جس کے کنارے کنارے گول لکیر ھو ۔

Contorno : ( n ) [ It. ] گردہٴ مجسمہ ۔

Contort : ( v ) [ L. "Contorquere" ] مروڑنا : اینٹھنا : بٹ دینا : خم کرنا : کج کرنا : شکل بگاڑ دینا : روگردانی کرنا ۔

Contorted : ( a ) مروڑا ھوا : پیچیدہ : (نباتیات) خمیدہ : بل دار : حلقوی ۔

Contortion : ( n ) [ L. "Contortionem" ] پیچیدگی : اینٹھن : مروڑ ( خاص کر چہرے یا بدن کے رگ پٹھوں میں ) : پیچ ۔

Contortionist : ( n ) نٹ : عضل نگار ( مصور یا بت تراش جو تصویر میں چہرے کی شکن یا بدن کے پٹھے دکھائے یا پہلوان جس کے بدن کی مچھلیاں نظر آتی ھوں ) : بند باز ۔

Contra-remonstrant : ( کلیسائی تاریخ ) فرقہٴ مخالفین یا معترضین ۔

Contra-rotation : ( n ) مخالف سمت میں گردش ۔

Contraband : ( n ) [ L. "contrabannum" ] : (۱) ممنوع تجارت : نا جائزبیوپار ' خفیہ لین دین ۔(۲) ایک حبشی غلام جو خانہ جنگی میں فرار ہو گیا تھا ۔(۳) قابل گرفتاری مال ؛ محصول مارے کا مال ۔

Absolute contraband : ( تاریخ ) ممنوعات مطلق ؛ وہ اشیاء جو بذات خود جنگ میں استعمال ہو سکیں ۔

Conditional or relative contraband : ( تاریخ ) مشروط ممنوعات ' اشیاء جو بذات خود جنگی مقصد کی نہ ہوں لیکن متحاربین کےلئے یا لڑائی جاری رکھنے کے لئے مفید ہوں ۔

Contraband : ( a ) ممنوع ( قانونی طور پر ) ۔

Contraband : ( v ) ممنوع قرار دینا ؛ غیر قانونی طور پر تجارتی مال حاصل کرنا ۔

Contraband baggage : ( n ) ( تجارتی ) ممنوعہ سامان ۔

Contraband control : (n) ( تجارت ) ممنوع بیوپار کنٹرول ۔

Contraband goods : ( n ) ( تجارت ) ممنوع اشیاء ۔

Contraband of war : ممنوعات جنگ ( ہرقسم کی اشیا جو قانون بین الاقوام کی رو سے متحاربین کو پہنچانی نا جائز ہوں ) ۔

Contrabandism : ( n ) نا جائز تجارت ؛ اسمگلنگ ۔

Contrabandist : ( n ) محصول مار ؛ محصول چور ؛ ناجائز تجارت کرنے والا ؛ اسمگلر ۔

Contrabass / Contrabasso : ( n ) سارنگی کے قسم کا سب سے بڑا باجا ۔

Contraception : ( n ) ممانعت حمل ( ارادی اور مصنوعی طور پر ) ۔

Contraceptive : ( a & n ) مانع حمل ۔

Contract : ( n ) [ L. "contractus" ] : (۱) اقرار ؛ تعہد ؛ ٹھیکہ ؛ پیمان ۔(۲) اقرار نامہ ' ٹھیکہ نامہ ۔(۳) کابین نامہ ' شرائط شادی ؛ نکاح نامہ ۔(٤) قرارداد ؛ معاہدہ ۔(٥) قانون کے اصول جو معاہدے سے متعلق ہوں ۔(٦) مخفف لفظ ۔

Buying contract / tie -in sale : ( تجارت ) معاہدہٴ خریداری۔

Chain contract : ( تجارت ) سلسلہ واری ٹھیکہ ۔

Freedom of contract : ( تجارت ) معاہدے کی ازادی ۔

Hedging contract : ( تجارت ) پیش بندی معاہدہ ۔

Running contract : ( تجارت ) چالو ٹھیکہ ۔

Social contract : ( تاریخ ) معاہدہٴ عمرانی ۔

Wage contract : ( تجارت ) اجرت کا معاہدہ ۔

Works contract : ( تجارت ) کام کا ٹھیکہ ۔

Contract : ( a ) مخفف ' سکڑا ۔

Contract : ( v ) (۱) اقرار نامہ لکھنا ؛ تعہد کرنا ' ٹھیکہ یا گتا دینا یا لینا ۔(۲) حاصل کرنا ' اختیار کرنا (دوستی وغیرہ کا) ؛ مول لینا ؛ اخذ کرنا ۔(۳) سر لینا ؛ گراں بار ہونا (قرض سے) ۔(٤) چڑھنا یا بل ڈالنا (تیوری پر) ؛ اینٹھنا ؛ مروڑنا (اعضا کو) ۔ (٥) کھینچنا ؛ قصر کرنا ؛ مختصر کرنا ' سرخم کرنا ' ( استعارتاً ) محدود کرنا ؛ بند یا تنگ کرنا ۔ (٦) سمیٹنا ؛ سکڑنا ؛ اکڑ جانا ' تنگ یا کوتاہ کرنا ۔(۷) (نحو) تخفیف ؛ تقلیل یا ترخیم کرنا ' حروف گر جانا ' چھوٹا رہ جانا ؛ مرکب الفاظ میں سے کچھ حذف کر دینا ۔

To contract oneself out of : بذریعہ اقرارنامہ مخلصی پانا ' دست کش ہونا ۔

To contract friendship acquaintance : دوستی کرنا ؛ دوست بنانا ۔

Contract account : ( n ) (تجارت ) کنٹریکٹ کھاتا ؛ ٹھیکہ کھاتا ۔

Contract ant : ( n ) معاہدہ کرنے والا ۔

Contract bridge : ( n ) تاش کا ایک کھیل ۔

Contract carrier : ( n ) ( تجارت ) کنٹریکٹ باربردار ۔

Contract department : ( n ) ( تجارت ) ٹھیکے کا شعبہ ۔

Contract labour : ( n ) ( سماجیات ) ٹھیکہ مزدوری : ٹھیکہ مزدور ' ٹھیکے کا مزدور ۔

Contract marriage : ( n ) عقد : نکاح کرنا ۔

Contract of affreightment : ( تجارت ) بھاڑہ معاہدہ ۔

Contract of guarantee : ( تجارت ) ضمانتی معاہدہ ۔

Contract price : ( n ) ( تجارت ) طے شدہ قیمت ۔

Contract rent : ( n ) ( تجارت ) طے شدہ لگان ۔

Contract shop : ( n ) ( تجارت) ٹھیکے کی دکان ۔

Contract system : (n) (سماجیات) ٹھیکہ داری نظام/طریقہ ۔

Contract theory : ( n ) ( نفسیات و تاریخ ) نظریہ معاہدہ ۔

Contractable : ( n ) قابل تخفیف ' اختصار پذیر ' تخفیف پذیر ' سر پڑنے والا : سر لینے والا (مرض) ۔

Contracted : ( a ) (۱) مخفف : تنگ : محدود ' کوتاہ : حاصل شدہ ۔

Contractedly : ( adv ) مخفف یا محدود ہوکر ۔

Contractedness : ( n ) تخفیف : تنگی : اختصار ' کوتاہی ۔

Contractible : ( a ) انقباض پذیر: کشش پذیر: انقباض پیدا کرنے والا ۔

Contractibility : ( n ) اختصار پذیری ' تخفیف پذیری ' کشش : (نفسیات) سکڑنے کی صلاحیت ۔

Contractibility : ( n ) اختصار پذیری : تخفیف پذیری : کشش ۔

Contractibiliy : ( n ) انقباض پذیری : قابلیت انقباضی ۔

Contractile : ( a ) دیکھو Contractible

Contractile vacuole : ( حیوانیات ) انقباض خالیہ ۔

Contracting party : ( تاریخ ) فریق معاہدہ ۔

Contraction : ( n ) [ L."contractionem" ] (۱) کھینچ : اینٹھن ' انقباض : پیچ و تاب ۔ (۲) تنگی : تحدید : بندش ۔ (۳) ترخیم : اختصار : ( حروف کے حذف یا ترکیب باہمی سے ) تخفیف ۔ (٤) مرخمات : الفاظ ترخیم شدہ ' مخففات : علامات : (نفسیات) سکڑن : (تجارت ) اختصاری اشارہ ۔(٥)اخذ: ( عادت ) اختیار کرنا ' ( بیماری میں ) مبتلا ہو جانا ۔ (٦) گراں باری قرض ۔

Contraction of curvency : ( تجارت ) اختصار زر ۔

Contraction of demand : ( تجارت ) اختصار طلب ۔

Contractional : ( a ) خلاصہ : مخفف : جمع شدہ : معاہدہ شدہ ۔

Contractionalist : ( n ) امریکی کاغذی سکے کو کم کرنے کا حامی ۔

Contractionary impact : ( n ) ( تجارت ) اختصاری اثر ۔

Contractive : ( a ) انقباضی : منقبض ' تخفیفی : تنگی کن : تحدیدی ' ترخیمی ۔

Contractor : ( n ) ٹھیکہ دار : صاحب تعہد ' متعہد ' مستاجر : بدل ڈالنے والا ۔

Contractual : ( a ) ٹھیکے کا : تعہدی : انقباضی : ( تاریخ ) معاہدہ جاتی ۔

Contractual act : ( n ) ( تاریخ ) معاہدہ جاتی فعل ۔

Contractual capacity : ( n ) ( تجارت ) معاہدہ استطاعت ۔

Contractual function : ( n ) ( تجارت ) ٹھیکے کا کام ۔

Contractual income : ( n ) ( تجارت ) ٹھیکے کی آمدنی ۔

Contractual liability : ( n ) ( تجارت ) معاہداتی دین داری ۔

Contractual liability insurance : ( تجارت ) معاہداتی دین داری بیمہ ۔

Contractual obligation : ( n ) ( تاریخ ) معاہدہ جاتی فرائض ۔

Contracture : ( n ) [ L. "contractura" ] (۱) تشنج ۔ (۲) ( تعمیرات ) ستون کے بالائی حصے کا پتلا ہونا ۔

Contractured : ( a ) تشنج زدہ : تشنج عضلہ میں مبتلا ۔

Cosmopolitan wealth : (n) (تجارت ) هردیس دولت ۔

Cosmopolitanism : (n) دیکھو Cosmopolicy

Cosmopolitanize : (v) هر دیسی بنانا ۔

Cosmopolite : (n) [Gr."Kosmopolites"] (۱) هردیسی : جہاں دوست ؛ بشر دوست ؛ بے تعصبات ملی ۔ (۲) کوئی ادبی صنف یاقصه یا ضرب المثل جو مختلف زبانوں میں رائج هو ۔ (۳) ( تاریخ ) عالمی شہری ۔

Cosmopolitic : (a) هردیسی ؛ جہاں دوست ۔

Cosmopolitic : (n) سیاست جہانی ۔

Cosmopolitical : (a) بین الاقوامی ؛ بین الممالکی ( جس کا تعلق دنیا کے تمام ملکی آئین سے هو ) ' جہاں دولت ( تمام عالم کی ایک دولت یا مملکت ) ۔

Cosmopolitism : (n) دیکھو Cosmopolitanism

Cosmorama : (n) سیر بیں ؛ ممالك عالم کے مختلف مناظر کی تصاویر ۔

Cosmoramic : (a) سیر بیں سے متعلق ۔

Cosmos : (n) [Gr.] (۱) کائنات ؛ موجودات ؛ عالم ظاهر ؛ عالم شهود ۔ (۲) نظام عالم ؛ نظام کائنات ؛ عالم کون ۔ (۳) ایك امریکی جهاڑی ۔ (٤) تنظیم ؛ هم آهنگی

Cosmosophy : (n) علم کائنات ؛ نظریه کائنات ۔

Cosmosphere : (n) (۱) مادی کائنات ۔ (۲) ایك آله جس میں مثبت سازوں کی مناسبت سے کسی خاص وقت پر زمین کے مقام کا تعین کیا جاتا هے ۔

Cosmotheism : (n) کائنات هی کو خدا سمجھنا ؛ ( نفسیات ) عقیده همه اوست ۔

Cosmotheistic / Cosmotheistical : (a) کائنات کو خدا سمجھنے والا یا سمجھنے سے متعلق ۔

Coss / Cos : (n) [Skr. "Kroca"] کوس ۔

Coss : (v) [Origin unknown] (اسکاٹستان ) مبادله کرنا ؛ مال کے بدلے مال لینا دینا ۔

Cossack : (n) [Turki "quzzaq"] (۱) کاسك ؛ قزاق (ایك تاتاری قبیله کا نام جو بحر اسود کے شمال میں آباد هے اور جس کے افراد اکثر روسی رسالوں میں بھرتی هوتے هیں ) ۔

Cosset : (n) [Origin unknown] (۱) میمنا ؛ پالا هوا بکری کا بچه ۔ (۲) پیارا ؛ عزیز ؛ لاڈلا ۔

Cosset : (v) چاهنا ؛ لاڈ کرنا ۔

Cossid : (n) [Arab. "Qasid"] گھوڑ سوار ؛ قاصد ۔

Cossyrite : (n) [f."Cossyra" now the island of pantellaria] کوسیرائیٹ ؛ لوهے کا سلیکیٹ ۔

Cost : (n) [L."Constare"] (۱) قیمت ؛ مول ؛ دام ؛ لاگت ۔ (۲) وقت اور محنت کا صرف ۔ (۳) (قانونی اصطلاح ) خرچه عدالت ( جو اکثر جیتنے والے کو دلایا جاتا هے ) ۔ (٤) نقصان ؛ خساره ۔

Actual cost : (تجارت) واقعی لاگت ۔

Alternative cost (opportunity) : (تجارت) متبادل لاگت ۔

At any cost : هر حالت میں ؛ کسی قیمت پر ۔

At little cost : کم خرچه پر یا کم نقصان اٹھاکر ۔

At the cost of : اس کے بدلے میں ؛ اسے کھوکر ؛ اس کا نقصان اٹھاکے ۔

Average cost : (تجارت) اوسط لاگت ۔

Basic cost : (تجارت) بنیادی لاگت ؛ ابتدائی لاگت ۔

Capital cost (تجارت) اصل کی لاگت ۔

Conversion cost : (تجارت) تبدیلی لاگت ۔

Direct cost : (تجارت) راست لاگت ۔

Diminishing cost : (تجارت) گھٹتی لاگت ۔

Fatigue cost : (تجارت) تھکن کی لاگت ۔

Imputed cost : (تجارت) منسوب لاگت ؛ مفروضه لاگت ۔

Marginal cost : (تجارت) مختتم لاگت ۔

Money cost (Nominal cost) : (تجارت ) نقد لاگت ؛ ظاهری لاگت ۔

Overhead cost : (تجارت) بالائی لاگت ۔

Prime cost (Basic cost ) : (تجارت) ابتدائی لاگت : اصلی قیمت ۔

Recurring cost : (تجارت) تکراری لاگت ۔

Sunk cost : (تجارت) ڈوبی لاگت ۔

To anyone's cost : نقصان پہنچاکر ' مصیبت جھیل کر ۔

Wage cost : (تجارت) اجرتی لاگت ۔

Zero cost : (تجارت) صفر لاگت ۔

Cost : (n) [L."Costa"] ازی : (نقابت ) ایک پتلی لکیر ۔

Cost : (v) [L. "Constare"] (۱) مول ہونا : قیمت ہونا یا پڑنا ۔ (۲) ( تجارت ) قیمت متعین کرنا : بھاؤ مقرر کر دیا جانا ' اندازہ لگانا یا تخمینہ کرنا ۔(۳) نقصان برداشت کرنا : خسارہ اٹھانا ۔

To cost (one) dear (dearly) : بہت مہنگا پڑنا : خسارہ کا ماتحت ہونا ۔

Cost accounting : (n) (تجارت) لاگت کھاتا نویسی ۔

Cost apportionment : (n) (تجارت ) تقسیم لاگت ۔

Cost book : (n) کان کھاتا ( معدنی کان کے آمد و خرچ کی کتب )۔

Cost-covering basis : (n) ( تجارت ) لاگت تکمیل بنیاد ۔

Cost curve : (n) ( تجارت ) لاگت خط ۔

Cost dispersion : (n) ( تجارت ) انتشار لاگت ۔

Cost factor : (n) (تجارت) لاگت عامل ۔

Cost-free deal : (n) (تجارت) بلا خرچہ سودا ۔

Cost ladder : (n) (تجارت ) لاگت زینہ ۔

Cost of living : (تجارت ) مصارف زندگی ۔

Cost of living index : (تجارت ) مصارف زندگی کا اشاریہ ۔

Cost of production : (تجارت ) پیداوار لاگت : لاگت پیداوار۔

Cost-plus : (a) (تجارت ) لاگت اور کچھ فیصد اضافہ ۔

Cost-price : (n) (تجارت ) لاگتی قیمت : ابتدائی لاگت ' اصلی لاگت ۔

Cost variance : (n) (تجارت ) لاگت فرق ' تفاوت لاگت ۔

Costa : (n) (Pl.Costae) [L.] پسلی : (نباتیات) رگ برگ : (حیوانیات) حشرات کے پروں کی رگ ۔

Costal : (a) [med. L. "Costalis"] پہلو کا ' پسلی کا : ضلعی : جنبی ' رگ برگی ۔

Costally : (adv) ضلعی طور پر ۔

Costard : (n) [OF. & AF. "Coste".] (۱) بڑا سیب ۔ (۲) سر ' کھوپڑی ۔

Costard-monger : (n) میوہ فروش : کنجڑا : کاچھی ۔

Costate : (a) [L. "Costatus"] پسلی دار : جس کی پسلیاں ہوں ۔

Costean /Costeen : (v) [Cornish "Cothas"+"Stean"] کان برمانا ( پتھریلی زمین تلک ) دھات کا ٹھیک پتا چلانے کے لئے ۔

Costean pit : (n) کان برماکر بنایا ہوا گڑھا ۔

Costeaning : (n) کان برمانا ۔

Coster : (n) Costermonger کا مخفف ۔

Costermonger : (n) میوہ فروش ' کنجڑا : خوانچہ والا ۔

Costiferous : (a) [L."Costa"] پسلی دار ۔

Costiform : (a) پسلی کی شکل کا : پسلی نما ۔

Costive : (a) [L."Constipatus"] (۱) قبض والا : قبض کی شکایت رکھنے والا : قابض : قبض آور ۔ (۲) ( استعارتاً ) ممسک : کنجوس ۔

Costively : (adv) قابض طور سے : بطور قابض ۔

Costiveness : (n) قبض کی حالت : بھاری پن (پیٹ کا)۔

Costless : (a) بلا قیمت : بلا خرچ ۔

Costliness : (n) بیش قیمت ہونا : بیش قیمتی ۔

Costly : (adv) (۱) قیمتی ' گراں بہا ' بیش قیمت ۔ (۲) خراج : مصروف ۔(۳) زیادہ خرچ یا نقصان والا ۔

Costmary : (n) ["Cost"+(st)"Mary"-] ایک خوشبودارسدابہار پودا ۔

Costo-: جزو ترکیبی بمعنی پسلیوں کا ۔

Costotome : (n) [L."Costa"+Gr."tomos"] پسلی یا پسلی کے بیچ درمیانی غضروف کو کاٹنے کا آلہ ۔

Costrel : (n) [OF."Costerel"] چرمی لکڑی یا چینی کی بوتل جس میں دستہ لگا رہتا ہے اور اس کو کمر سے لٹکا لیتے ہیں ۔

Costume : (n) [L."Consuetudinem"] (۱) وضع قطع ( لباس نیز بالوں کی ) ' پوشاک : جوڑا : لباس ۔ (۲) مکمل پوشاک ( جو ایک وقت پہنی جائے ) خصوصاً زنانہ پوشاک ۔

Costume : (v) (۱) جوڑا دینا : لباس بنوا دینا ۔ (۲) کھیل وغیرہ کے لئے پوشاک تیار کرانا ۔

Costumer : (n) پوشاک فروش ۔

Costumery : (n) (۱) پوشاک بنانے کا فن یا ہنر ۔ (۲) پہننے کی چیزیں ۔

Costumic : (a) (۱) لباس سے متعلق ۔ (۲) پوشاک پہنے ہوئے ۔

Costumer : (n) [F."Costumer"] (۱) پوشاک فروش ' پوشاک ساز ۔(۲) پوشاک کرایہ پر دینے والا ۔

Cosy / Cosey / Cozy : (a) [Origin Sc.] Cosey دیکھو

Cosy / Cosey / Cozy : (n) (۱) ایک قسم کا شہ نشیں یا رواق (جو کمرے کے کونے میں بنا دیتے ہیں) : کیتلی پوش : ٹی کوزی ۔

Cot : (n) [OE.] (۱) باڑہ : چھتری ' چھپر : اسارہ ۔ (۲) ( شعر میں ) جھونپڑی : کٹی ۔ (۳) غلاف ۔

Cot/Cott : (n) [Hindi "Khat"] (۱) کھاٹ : کھٹولی ' سفری پلنگ ۔(۲) زخمی یا بیمار سپاہیوں کی ڈولی ' جھولا ' پنگوڑا (بچوں کا)۔

Cot : (n) [med. L."Cottum"] (۱) الجھے ہوئے اون کا گچھا ۔ (۲) پس ماندہ اون ۔

Cot : (n) [Irish and Gael.] ایک چھوٹی کشتی ' Cotangent کا مخفف ۔

Cot-house / Cote-house : (n) کٹیا ۔

Cotangent : (n) ( علم مثلث) مماس التمام ( محیط سے ) : مس کرنے والا : ظل تمام ( زاویہ ) ۔

Cotangential : (a) مشترک مماس التمام رکھنے والا ۔

Cotarnine : (n) [F. f."narcotine"] (کیمیا) کوٹا نائین، ایک بلوری القلی جو خون روکنے کے کام آتی ہے ( $C_{12} H_{13} NO_3$ )

Cote : (n) [OE."Cote"] چھپر ' سائبان : اسارہ : نوہرہ : ڈربہ : باڑہ ۔

Cote : (n) [See next] سبقت ۔

Cote : (v) [mod. F."Cotoyer"] سبقت کرنا : پیچھے چھوڑنا ۔

Cote : (v) ڈربے میں بند کرنا : باڑہ میں رکھنا ۔

Cote : (n) دامن کوہ : ساحل ۔

Cotemporarean : (n) معاصر : ہم زمان ۔

Coterell : (n) [OF."Coterel"] اسکاچستان کا کسان جس کی جھونپڑی کھیت میں ہو اور طلبی پر کام کرے ۔

Coterie : (n) [Fr.] (۱) حلقہ ' جتھا ' ٹولی ( مشترک الاغراض یا اشخاص کی ) ' عمائدین کا حلقہ ۔ (۲) مشترک الاغراض حلقہ کے لوگوں کی مجلس ۔ (۳) (تاریخ ) گروہ منڈی ' عمائدین کا حلقہ ۔

Coterminous : (a) مشترک احاطہ یا مشترک سرحد رکھنے والا : یکساں وسعت یا حدود یا عرصہ رکھنے والا ۔

Cotesian : (a) جر کوٹس (Roger Cotes) یا اس کی ریاضی کی ایجاد سے متعلق ۔

Cothe / Coath : (n) [OE.] بھیڑوں کی ایک بیماری ۔

Cothe : (v) (۱) بھیڑوں کو مرض دینا (چھوت سے) ۔ (۲) بے ہوش ہونا : غش میں آنا ۔

Cothurn : (n) موٹے تلے کا جوتا جسے ایتھنس کے ایکٹر پہنتے تھے : حالت حزن اندوہ ' (استعارتاً) اعلیٰ انشاپردازی کا : پُر شکوہ بیان کا ۔

Cothurnal : (a) (۱) موٹے تلے کے جوتے سے متعلق ۔ (۲) غم انگیز : محزوں ' المی ۔

Cothurnate : (a) المی ۔

Cothurned : (a) موٹے تلے کا جوتا پہنے ہوئے ۔

Cothurnus : (n) [Gr."Kothornos"] Cothurn دیکھو

Cotillion / Cotillon : (n) [F."Cotillion"] (۱) ناچ کی بعض قسمیں نیز ان کے ساتھ کا سرود ۔ (۲) سیاہ اونی کپڑا (زنانہ پوشاک کے لئے)۔

Cotinga : (a) [F.] ایک امریکی چڑیا جس کے خوب صورت چمکدار پر ہوتے ہیں ۔

Cotingine : (a) خوب صورت چمکدار پر والی ایک امریکی چڑیا سے متعلق ۔

Cotise / Cottise : (n) [Origin unknown] ( نقابت ) ایک پتلی اڑی لکیر ۔

Cotise : (v) اڑی پتلی لکیر سے آراستہ کرنا ۔

Cotland / Cothland : (n) اسکاچستان کے کسان کی زمین ( جو پانچ ایکڑ کے برابر ہوتی ہے )۔

Cotman : (n) جھونپڑی میں رہنے والا ۔

Coto : (n) =(Coto-bark) ایک درخت کی چھال ۔

Cotoin : (n) ( کیمیا ) ایک درخت کی چھال سے حاصل کردہ زردی مائل سفید بلوری مادہ ۔

Cotoneaster : (n) [L. "Cotonea"] ایک قسم کی جھاڑی ۔

Cotset : (n) [OE."Cot-saeta"] وہ رعیت جو قطعہ زمین یا جھونپڑی کے عوض میں کام کرے ۔

Cotswold : (n) [f. Cotswold hill, Gloucestershire, England] اچھی قسم کی اون والی بھیڑ ۔

Cotswold lion : (n) ( مزاحاً ) بھیڑ ۔

Cotta : (n) [med. L.] چھوٹا سفید جبہ ( کشتیوں کا ) : ( تاریخ ) کوتا : پادری کا سفید کوٹ ۔

Cottabus : (n) [Gr."Kottabos"] ایک قسم کاقدیم یونانی کھیل ۔

Cottage : (n) [AF."Cotage"] چھپر ' جھونپڑا ' بنگلا ' دیہاتی مکان ۔

Cottage-allotment : (n) وہ قطعہ زمین جو جھونپڑی بنانے کے لئے دی جائے ۔

Cottage farming : (n) گہری کھدائی کی کاشت ' کاشت کا وہ طریقہ جس میں زمین کو گہرا کھود کر بیج ڈالا جاتا ہے ۔

Cottage-hospital : (n) بنگلہ نما ہسپتال ' سفری یا عارضی دواخانہ ۔

Cottage industry : (n) گھریلو صنعت ' دیہاتی صنعت ' چھوٹی صنعت ۔

Cottage loaf : (n) ایک قسم کی دوہری روٹی ۔

Cottage piano : (n) چھوٹا پیانو ۔

Cottaged : (a) جھونپڑیوں والا ۔

Cottager : (n) جھونپڑیوں کا رہنے والا ' جھونپڑی نشیں ۔

Cottar / Cotter : (n) [med. L."Cotarius"] Cottier ' دیکھو اسکاچستان کا کسان ( جس کی جھونپڑی کھیت میں ہو اور طلبی پراجرت دے کر کام کرے : ( تاریخ ) خدمتی کاشتکار ۔

Cotted : (a) الجھا ہوا ( اون وغیرہ کا )۔

Cotted : (a) کسان : جھونپڑے والا : مزارع مستاجر ( آئرستان میں وہ کاشتکار جو سب سے زیادہ لگان کی بولی بول کر کھیت اور اس کے متعلقہ گھر میں بطور پٹے دار کے رہتا ہو )۔

Cotter : (n) [Short for COTTEREL] کیلی ' پچر ' ضامن : ڈات ( جو دو جوڑ مضبوط بٹھانے کے لئے لگاتے ہیں )۔

Cotter : (v) (۱) الجھانا : منجمد کرنا ۔ (۲) مرجھانا یا سکڑ جانا ۔

Cotter : (v) پچر لگانا ' ڈات لگانا ۔

Cotterel : (n) [Origin unknown] (۱) کیلی : پچر : ڈات ۔ (۲) سلاخ ( آگ پر چیز لٹکانے کے لئے )۔

Cotterel : (v) پچڑ لگانا ۔ ذات لگانا ۔

Cottier : (n) [ME."Coter"] دیکھو Cotted

Cottierism : (n) وہ لگان داری جس میں آئرستان کا کاشتکار سب سے زیادہ لگان کی بولی بول کر کھیت اور اس کے متعلقہ گھر میں بطور پٹے دار کے رھتا ھے ۔

Cottise / Cottize : (v) اڑی پتلی لکیر سے آراستہ کرنا ۔

Cottoid : (a) [mod. L."Cottus" (a fish)+-OID] ( حیوانیات ) مچھلی کی ایک نوع سے متعلق ۔

Cottoid : (n) ایک نوع کی مچھلی ۔

Cotton : (n) [Arab."Qutn","Qutun"] (۱) روئی ؛ کپاس ؛ بن سنی ۔ (۲) سوت ؛ تاگا ۔ (۳) سوتی کپڑا ؛ پارچہ ؛ سوتی کپڑے کی پوشاک ۔ (٤) روئی کی طرح کا رواں جو دوسرے درختوں پر اگا کرتا ھے ۔

Corkwood cotton : ریشمی روئی ۔

Gun cotton : بھک سے اڑنے والی روئی ؛ آتش گیر مادہ جو روئی کو شورے اور گندھک کے تیزاب میں ملا کر بناتے ھیں ۔

Mineral cotton : روئی کی طرح کی فلزی سوت ۔

Cotton : (a) سوتی ۔

Cotton : (v) (۱) متفق ھونا ؛ ھم رائے ھونا ؛ ھم آھنگ ھونا ؛ مل جانا ؛ کسی کا ھو رھنا ۔ (۲) لاڈ کرنا ۔ (۳) سمجھنا ۔ (٤) خوشامد کرنا ۔ (۵) کامیاب ھونا ؛ ترقی کرنا ۔ (٦) روئی لگانا یا روئی سے بند کرنا ۔ (۷) دوست بنانا ۔

To cotton up : ڈورے ڈالنا ؛ سلسلہ جنبانی کرنا ؛ میل نکالنا ؛ راغب یا مائل کرنا ۔

Cotton-bagging : (n) ایک پٹے دار کپڑے کی قسم کی چیز جو روئی کی بیل لپیٹنے میں کام آتا ھے ۔

Cotton cake : (n) کھال ؛ کھلی ( مویشی کو کھلانے کی ) ۔

Cotton-chopper : (n) روئی صاف کرنے کی مشین ۔

Cotton-flannel : (n) سوتی فلالین ۔

Cotton-gin : (n) بیج سے روئی کو الگ کرنے کی مشین ۔

Cotton grass : (n) لمبی نرم گھاس ( جس کی بعض اقسام چٹائیاں بُننے کے کام آتی ھیں ) ۔

Cotton lord / Cotton-lord : (n) روئی کا ملک التجار ؛ ملک القطن ۔

Cotton mill : (n) سوتی کپڑا یا دھاگا بنانے کی مل ۔

Cotton opener : (n) روئی کو پھیلانے کی مشین ۔

Cotton plant / Cotton-plant : (n) کپاس ؛ روئی کا درخت ۔

Cotton-picker : (n) (۱) روئی جمع کرنے یا چننے والا ۔ (۲) روئی جمع کرنے کی مشین ۔

Cotton pluch : دیکھو Cotton-flannel

Cotton powder : (n) بھک سے اڑجانے والا ایک مادہ ۔

Cotton press : (n) روئی کی گانٹھ بنانیوالی مشین یا جگہ ۔

Cotton print : (n) چھپا ھوا سوتی کپڑا ؛ چھینٹ ۔

Cotton rat : (n) ایک قسم کا لمبے بال والا چوھا جو امریکہ میں پایا جاتا ھے ۔

Cotton rose : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Cotton seed : (n) روئی کا بیج ؛ بنولا ۔

Cotton spinner : (n) سوت ( کاتنے ) والا کاریگر یا سوداگر ۔

Cotton stainer : (n) ایک قسم کا لال یا سیاہ رنگ کا کپڑا جو روئی کو نقصان پہنچاتا ھے ۔

Cotton-tail : (n) ایک قسم کا امریکی خرگوش ۔

Cotton-thistle : (n) گوکھرو کی قسم کا ایک پودا جو مکمل طور سے روئیں دار ہوتا ھے ۔

Cotton-tree : (n) روئی کا درخت ۔

Cotton-velvet : (n) سوتی مخمل ۔

Cotton waste : (n) سوت کا گودڑ ( جو کلیں صاف کرنے کے کام آتا ھے ) ۔

Cotton weed : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Cotton wood : (n) (۱) کچی روئی (لباس وغیرہ تہ دینے کے لئے ) ۔(۲) ( مجازاً ) حد سے زیادہ ارام یا حفاظت ۔

Cotton-wood : (n) ایک قسم کا امریکی لمبا درخت جس کے بیج میں روئی جیسے روئیں ھوتے ھیں ۔

Cotton worm : (n) روئی کے ایک کیڑے کا پھل روپ ۔

Cotton yarn : (n) تاگا ' تار ۔

Cottonade /Cotonnade : (n) [F."Cotonnade"] موٹا خطی سوتی کپڑا ۔

Cottonee : (n) سوت اور ریشم کا بنا ھوا ایک ترکی کپڑا ۔

Cottoner : (n) کپڑے پر روئیں اٹھانے والا ۔

Cottonize : (v) روئی کی طرح بنانا ۔

Cottonocracy : (n) روئی کے بڑے بیوپاریوں کی جماعت ۔

Cottonopolis : (n) روئی کا شہر ۔ مراداً مانچسٹر ۔

Cottony : (a) روئی کا سا ؛ روئی کا ' نرم ۔

Cotunnite : (n) [f. Dr."Cotugna" of Naples] سیسہ کا کلورائیڈ جو نرم اور سفید ھوتا ھے ۔

Cotwal : (n) کوتوال ' (ھندوستان میں ) شہر یا قصبے کا سب سے بڑا پولیس افسر ۔

Cotyle : (n) [Gr."Kotyle"] (۱) (قدیم یونان ) کاسہ ۔ (۲) (تشریحات ) کاسہ نما جوف یا عضو ۔

Cotyledon : (n) [Gr."Kotyledon"] (۱) انکھوا ؛ پھیز ؛ برگ تخم ؛ بیج پتی ( جو بیج میں سے پھوٹتی ھے)۔ (۲) درختوں کی ایک قسم ؛ کن سوا ( ایک روز کا پھوٹا ھوا تخم )۔

Cotyledonary : (a) (۱) انکھوے کی طرح کا ' انکھوا نما ۔ (۲) کن سوا دار ۔

Cotyledonoid : (a) اگتی ھوئی کانی ۔

Cotyledonous : (a) انکھوے والا ؛ بیج پتیا ؛ کن سوا ۔

Cotyliform : (a) کاسہ نما ۔

Cotyligerous : (a) کاسہ نما عضو والا ۔

Cotyloid : (a) کاسہ نما ' مستدیر ' مجوف ۔

Cotylophorous : (a) [Gr."Cotyle+phores"] (حیوانیات) انکھوا کی طرح انول نال رکھنے والا ۔

Couch : (n) [See COUCH (v).] (۱) کوچ ' صوفا ' پلنگڑی ' کیاری ' تخت خواب ۔(۲) جنگلی جانوروں کا ماند ۔(۳) پہلی تہ ۔ (٤) ( شعیر سازی ) اناج کی تہ جو فرش پر انکھوانے کےلئے رکھی گئی ھو ۔ (٥) ( کاغذ سازی ) تختہ پر فلالین کا غلاف ھوتا ھے اور جس پر کاغذ ا کر دبتا ھے ۔

Couch : (n) [OE."Cunce"] ایک قسم کی گھاس جس کی جڑیں دور تک پھیلتی ھیں ۔

Couch : (v) [L."Collocare"] (Couched) (۱) لیٹنا (صرف لیٹنا ھوا مستعمل ھے )۔(۲) ( غلہ ) ڈالنا ' پھیلانا یا جمانا ( نمک بنانے کے لئے )۔(۳) جھکانا (برچھی وغیرہ نشانہ مارنے کےلئے) ' تولنا ۔ (٤) ( انکھوں کا جالا یا ناخنہ ) دور کرنا ' نکال دینا ' صاف کر دینا ۔(٥) پیش کرنا ؛ (خیالات کو الفاظ میں ) ادا کرنا ' پیرایہ دینا ۔(٦) چھپنا ؛ گھات لگانا ' لیٹنا ' دبکنا ' دبے دبے چلنا ۔ (۷) جھکنا ۔ (۸) (کاغذ سازی) گودے کے خمیر کو غدہ پر رکھنا ۔ (۹) ظاھر کرنا ( کسی خاص طرز پر ) ۔ (۱۰) ( پتوں کا ) انبار لگانا سڑنے کے لئے ۔

Couch-bad : (n) پلنگڑی ' تخت خواب ۔

Couch-bedstead : (n) پلنگڑی ' تخت خواب ۔

Couchancy / Couchance : (n) لیٹا ھوا ھونا ۔

Couchant : (a) [F."Couchant"] ( نمغوں اور طغروں میں جانوروں کی تصویر ) سگ نشست ' کتا بیٹھک ' اُکڑوں ۔

Couchant and levant : (a) لیٹنا اور کھڑا ھونا ۔

Couche : (a) [Fr.] کج ؛ متمائل ؛ خمیدہ ۔

Couchee : (n) [Fr."Couche"] دعوت شب ( خصوصاً جو امراء یا بادشاہ کی طرف سے ھو )۔

Coucher : (n) (۱) ڈرپوک ؛ بزدل ۔(۲) دبکنے والا ۔ (۳) ( کاغذ سازی ) دابنے والا ۔

Couching : (n) کشیدہ کاری کی ایک طرز ۔

Coueism : (n) [F."Coueisme"] : منظم خود تاثری سے علاج : کوئیت ( کلیم کوئیے کاطریقہ علاج جس میں تصور کے ذریعہ سے امراض کا علاج کیا جاتا ہے )۔

Cougar/Cougnar : (n) [Guarani "Guacuara"] : امریکی تیندوا : شیر کی نوع کا ایک جانور ۔

Cough : (n) (۱) کھانسی : کھنکھار : کھرا ۔ (۲) ایک دفعہ آواز دینا ( تھنڈ سے انجن وغیرہ کا )۔

Cough : (v) [ME."Cowh-en"] : (۱) کھانسنا : کھنکھارنا : کھوں کھوں کرنا ۔ (۲) کھانس کر ظاہر کرنا ۔

To cough out / up : (۱) کھانس کر تھوکنا : بلغم نکالنا ۔ کھنکھار ڈالنا ۔ (۲) ظاہر کرنا ۔ (۳) دینا ۔

To cough down : کھانس کھانس کر چپ کرا دینا : مقرر کو بٹھا دینا ۔

Cougher : (n) کھانسنے والا ۔

Could : "Can" کا ماضی ۔

Coulee : (n) [F."Coulee"] : (۱) چھوٹی ندی ۔ (۲) لاوا کا بہاؤ : لاوا کی چادر ۔ (۳) گہری گھاٹی ۔

Couleur : (n) [L. "Color"] رنگ ۔

Couleur de rose : (n) گلابی رنگ ۔

Couleur de rose : (a) گلابی ۔

Coulisse : (n) [F.] (۱) ( تماشے میں ) ضمنی یا گوشہ منظر ( ایک طرف ہو کر ایکٹ کرنا )۔ (۲) دو ضمنی منظروں کا فصل ۔ (۳) نال : لیک ( جس پر کواڑ ادھر ادھر ہٹایا جا سکتا ہے اور جو چوکھٹ کے سروں پر بنی ہوتی ہے )۔

Couloir : (n) [late L."Colatorium"] (۱) پن کٹاؤ : درہ ( پہاڑوں میں پانی کے بہاؤ کا راستہ )۔ (۲) رستہ پیش دالان ۔

Coulomb : (n) [After the French physicist] کولم : اطل برق ( بجلی کی مقدار جو ایک دقیقے میں منتقل کی جا سکتی ہے )۔

Coulter : (n) [L."Culter"] دیکھو Colter

Coulterneb : (n) ایک قسم کی چڑیا ۔

Coumaric : (a) ٹونکا کی پھلی کا جوہر ۔

Coumarin : (n) [F."Coumarine"] ایک قسم کی منجمد بلوری خوشبو دار مادہ یا عرق ۔ (۲) ٹونکا کی پھلی کا جوہر ۔

Council : (n) [L."Concilium"] (۱) مجلس : جماعت : سبھا ( مذہبی ، ملکی ، شہری وغیرہ ) : مجلس شوریٰ : دیوان : موتمر ۔ (۲) انجیل میں مجلس یہود : سان ہدریم ۔ (۳) اراکین مجلس : اعضائے مجلس ۔ (٤) مشاورت ۔

Advisory council : ( تاریخ ) صلاح کار کاؤنسل ۔

Cabinet council : دیوان خاص یا مشیروں کی کانسل ' مجلس کابینہ ۔

Common council : مجلس انتظامیہ ( کسی شہر کی )۔

Economic and social council : ( تاریخ ) اقتصادی اور سماجی کانسل ۔

Council bill : (n) (تجارت ) کاؤنسل بل ۔

Reverse council bill : (تجارت ) اُلٹا کاؤنسل بل ۔

Council-board : (a) مجلس کی میز ( جس کے گرد اہل مجلس بیٹھیں ) : مجلس ۔

Council-book : (n) (۱) مشیران شاہی کی فہرست ۔ (۲) وہ رجسٹر جس میں مجلس کی کاروائی درج ہوتی ہے ۔

Council chamber : (n) ایوان مجلس : دیوان ۔

Council fire : (n) وہ آگ یا الاؤ جو امریکی ہندوستانی اپنی مجلس کے وقت جلا دیتے ہیں ۔

Council general : (n) عام مجلس : عام انجمن مشاورت ۔

Council hall : (n) دیکھو Council chamber

Council house : (n) دیکھو Council chamber

Council of war : (n) شورائے جنگ : مجلس جنگ ( جو عین میدان میں منعقد ہو یا مستقل طور پر قائم ہو )۔

Council room : (n) دیکھو Council chamber

Council table : (n) دیکھو Council chamber

Councillor : (n) رکن مجلس : شریک شوری ۔

Councillorship : (n) مجلس کی رکنیت ' رکنیت مجلس ۔

Counsel : (n) [L."Consilium"] (۱) مشورہ : استشارہ : صلاح : رائے ۔ (۲) تجویز : منصوبہ ۔ (۳) وکلاء : پیرو کار ' مشیران قانونی : مشیر ۔ (٤) قوت فیصلہ ۔ (٥) مقصد ۔ (٦) پوشیدہ خیال : ارادہ ۔

Evangelical counsels : ( دینیات ) غربت ، عصمت اور فرماں برداری کے فرائض ۔

King's counsel : پیروکار شاهی : وکیل سرکار ( جسے دوسرے وکیلوں پر تقدم حاصل هو ) ۔

To keep counsel : ( کسی بات کو ) پوشیدہ رکھنا ۔

To keep one's own counsel : اپنے تك رکھنا : راز میں رکھنا ۔

Counsel : (v) [L."Consiliare"] مشورہ دینا : صلاح دینا : سمجھانا ' سفارش کرنا ' ترغیب دینا ۔

Counsel of perfection : (۱) ( دینیات کی اصطلاح ) ( کسی فعل کے ) مستحب ہونے کا حکم ۔ (۲) قابل حصول نصب العین ۔

Counselable /-eble : (a) مشورہ دینے پر راضی : قابل سفارش ۔

Counselled / Counseled : (a) سفارش کیا ہوا : طے کیا هوا ۔

Counselling / Counseling : (n) (۱) مشورہ لینا یا دینا ۔ (۲) کسی شخص کو اپنے مسائل اور امکانات کی طرف رهبری کرنے کی خدمت (نفسیاتی اصول اور ذرائع سے)۔

Counsellor / Counselor : (n) (۱) مشیر : صلاح کار : وکیل ۔ (۲) رکن مجلس ۔ (۳) قونصلر (سفیر سے نیچے درجے کا افسر)۔

Counsellor-at-law / Counselor-at-law : مشیر قانونی : پیروکار ( آج کل صرف آئرستان میں ان معنوں میں بولتے ہیں )۔

Counsellorship : (n) مشیر کا عہدہ ۔

Count : (n) [Late L."Computum"] (۱) شمار : گنتی : تعداد : جملہ : حساب ۔ (۲) وقفہ : مہلت مقابلہ ، تقریباً ( دس دقیقے ) جو چوٹ کھائے ہوئے مکے باز کو دیتے ہیں کہ وہ دوبارہ مقابلہ کے لئے تیار ہو ۔ (۳) ( عدالتی اصطلاح ) الزام ( جس پر فرد قرار داد جرم مشتمل ہو ) ۔ (٤) وقعت ۔ (٥) تاگے کی موٹائی ناپنے کا ایك طریقہ ۔

To keep (lose) count : حساب رکھنا : حساب نہ رکھنا ۔

To put one out of count : بیکار کر دینا ۔

Count : (n) [L."Comitem"] نواب : امیر ( ایك لقب جو ممالك یورپ میں انگلستان کے ارل کا مرادف ہے ) ۔

Count : (v) (۱) گننا : حساب کرنا : شمار کرنا : گنتی گننا ۔ (۲) شامل حساب کرنا ' لگا لینا : قابل حساب ہونا : محسوب کرنا ۔ (۳) بچارنا : خیال کرنا ( کسی شئے کے متعلق ) ۔ (٤) قدر کرنا : سمجھنا ۔ (٥) قیمت، معنی یا اهمیت رکھنا ۔

To count out the house : (پارلیمنٹ کی اصطلاح میں) التوا کرنا ۔

Count-down : (n) ( دس سے ) الٹا شمار ۔

Count kin : (v) ( سائنس ) هم نوع یا هم خاندان ثابت هو سکنا یا کیا جا سکنا ۔

Count nouns : (n) اسمائے شمار ( لسانیات ) ۔

Count on / upon : (v) آسرا هونا : بھروسا کرنا : اعتماد کرنا : کامل امید رکھنا ۔

Count-up : حاصل جمع نکالنا : میزان بتانا ۔

Countable : (a) شمار پذیر : گننے کے لائق : قابل شمار۔

Countable set : (n) ( ریاضی ) شمار پذیر سیٹ ۔

Countenance : (n) [L."Continentia"] (۱) صورت : شکل : حلیہ : چہرہ : بشرہ : قیافہ ۔ (۲) حمایت ۔ (۳) سکون ضبط ۔

To keep (put) in countenance : ضبط کرنا (خاص کر هنسی کو) ۔

To keep one's countenance : دم دینا : دل جمعی کرنا : خاطر جمع کردینا : مطمئن کر دینا (عموماً مدد کے حوالے سے)۔

To put out of countenance : حواس بگاڑ دینا : ریشان کر دینا : گزبز ٗر دینا : گھبرا دینا ۔

Countenance : (v) (۱) منظوری دینا : جائز رکھنا ۔ (۲) ھمت دلانا : حمایت یا پشت پناھی کرنا ۔

Countenanced : (a) (۱) خاص طرح کا چہرہ رکھنے والا ۔ (۲) حمایت شدہ ۔

Countenancer : (n) حمایتی : ھمت دلانے والا ۔

Counter : (n) [L. "Computatorium"] (۱) گنا ' کنکری ( جوئے میں خاص کر تاش کی ھار جیت کا حساب رکھنے کے لئے ) ۔(۲) نقلی سکہ : کھوٹا سکہ ۔ (۳) غلك تختہ : ( روپئے گننے کی ) میز یا تختہ : پیش تختہ ۔

Counter : (n) شمار رکھنے کی ایك مشین ' ( طبیعیات ) کاؤنٹر : گنك ۔

Counter : (n) [F. Counter (adv)] (۱) (شکار کی اصطلاح میں) شکار کی مخالف سمت ۔(۲) مخالف ۔ (۳) گھوڑے کا سینہ ۔(٤) (جہازکی ) کھنی یا گردنا ( جو پانی سے اوپر اُبھرا رھتا ھے)۔

Counter : (n) [It."Contero"] (بنوٹ میں ) کھماؤ کا ھاتھ ' تیغ پیچ ( حریف کی تلوار کی نوك پربشکل دائرہ نوك نکاکر وار کرنا) ۔

Counter : (n) [Short for "Counterfort"] (۱) ( موچیوں کی اصطلاح ) ایڑی (جوتے کی) ۔ (۲) مدافعت ۔

Counter : (n) Counter-tenor کا مخفف

Counter : (n) Counter-lode کا مخفف

Counter : (a) مقابل ' عکس : حریف ' جوڑکا ' مثنی( کاغذ )۔

Counter : (v) مخالفت کرنا یا ھونا : مسترد کرنا : رکنا : مقابلہ کرنا : چال کا توڑ کرنا (شطرنج میں) : ( جواب میں ) چال چلنا : ( مکے بازی میں ) وار روك کر وار کرنا : وار چلانا ۔

Counter : (adv) [F. "Contre"] بالعکس ' بالمقابل : سمت مخالف میں ۔

Counter : (pref) [L. "Contra"] جزء ترکیبی حسب ذیل معنوں میں (۱) مخالفت : مخاصمت : انسداد یا انتقام ۔ (۲) مخالف سمت یا رخ ۔ (۳) جوڑ یا جواب (ایسی چیزوں میں جن کے دو حصے ھوں ) ۔(٤) عوض ' بدل ' مثنی ۔

Counter-acquittance : (n) دو طرفہ چکوتی ۔

Counter-agency : (n) قوت مزاحمت ۔

Counter agent : (n) دافع عمل یا قوت : مزاحم ( شخص یا شئے )۔

Counter approach : (n) (عموماً جمع میں ) (حربی اصطلاح ) ھنگامی دمدمہ ( جو محصورین برج یا فصیل کے آگے محاصرین کو روکنے کی غرض سے بنالیں )۔

Counter-arch : (n) (۱) مقابل محراب ۔ (۲) پشتوں کو جوڑنے والی محراب ۔

Counter-arch : (v) مقابل محراب بنانا ۔

Counter argument : (n) ( نفسیات و تعلیمات ) جوابی دلیل ۔

Counter attack : (n) ( تاریخ ) جوابی حملہ ۔

Counter-attraction : (n) جوابی کشش ' ترغیب مخالف ' تجاذب ' کشاکش ' کشش متقابل ۔

Counter-attractive : (a) جوابی کشش رکھنے والا : تجاذب رکھنے والا ' کشش متقابل رکھنے والا ۔

Counter balancing duty : (تجارت ) توازنی ٹیکس ۔

Counter-battery : (n) متقابل توپ خانہ ۔

Counter-beam : (n) (طباعت ) وہ بیرم جو مطبع کی پلیٹ سے ایك ڈنڈا کے ذریعہ جڑی رھتی ھے اور جس کے ذریعہ حرکت پلیٹ تك پہنچتی ھے ۔

Counter bill : (n) متقابل مسودہ قانون ۔

Counter-bore : (v) کشادہ کرنا : سوراخ کرنا ۔

Counter-brace : (n) (۱) متقابل تسمہ ۔ (۲) متقابل بادبان ( جہازرانی )۔

Counter-brace : (v) (جہاز رانی ) متقابل بادبان لگانا ۔

Counter-carte : (n) ( شمشیر زنی ) جوابی پینترا ۔

Counter-ceiling : (n) بھراؤ ( جو چھت اور اوپر کی منزل کے فرش کے درمیان کیا جائے )۔

Counter check : (n) انسداد : مزاحمت : توڑ : روك ( جواب میں ) : (متروك) ترکی به ترکی جواب ۔

Counter check : (v) انسداد کرنا : مزاحمت کرنا : توڑ کرنا ۔

Counter-chevroned / Counter-chevrony : (a) ( نقابت ) ( ڈھال کا ) تین کونیا نشان بنا ہوا یا عمودی طور پر بنا ہوا (آدھا تین کونیا نشان متبادل رنگ کا ہوتا ہے) ۔

Counter-claim / Counter claim : (n) ( تاریخ ) جوابی دعوی : بالمقابل دعوی ۔

Counter-claim / Counterclaim : (v) (تجارت) جوابی دعوی کرنا : مدعا علیه نالش کرنا ' معارضه کرنا : متقابل دعوی کرنا ۔

Counter claimant : (n) ( تاریخ ) بالمقابل دعویدار : جوابی دعوی ' مدعاعلیه کی نالش : معارضه : متقابل دعوی ۔

Counter-clockwise : (adv & a) دائیں سے بائیں ( کو ) : (ریاضی ) ساعت وار ۔

Counter-coloured : (a) ( نقابت ) ڈھال کی بدلی ہوئی رنگ کاری ۔

Counter-compony : (a) ( نقابت ) متضاد رنگوں کے چھوٹے مربعوں کی دو قطاروں سے مرکب ۔

Counter-couchant / Counter-coutant : (a) ( نقابت ) مخالف سمتوں میں سگ نشست کئے ہوئے ۔

Counter-current : (a) متضاد ۔

Counter-dead : (a) خفیه دستاویز جو دوسری رسمی کار روائی باطل کر دے ۔

Counter-disengage : (v) ( شمشیر زنی ) دونوں حریفوں کا بیك وقت علاحده ہونا ۔

Counter dilemma : (n) (نفسیات و تعلیمات) دو جہتیں : دوہری شکل ۔

Counter-drain : (n) متقابل نالا ۔

Counter-earth : (n) متقابل سیاره جو فیثاغورث کے مطابق زمین کے ساتھ گردش کرتا ہے اور اسے عالم وجود کی مرکزی آگ سے بچاتا ہے : ثانوی زمین یا ارض ۔

Counter-embattled : (a) ( نقابت ) متقابل دندانے دار ۔

Counter-embowed : (a) ( نقابت ) متقابل خمیده ( ایك دائیں جانب اور دوسری بائیں جانب ) ۔

Counter-ermine : (n) ( نقابت ) کالے پر سفید نشانات ۔

Counter-espionage : (n) ( تاریخ ) جوابی جاسوسی : دشمن کی جاسوسی کار روائیوں کا توڑ ۔

Counter-evidence : (n) مخالف دلیل : مخالف شہادت ۔

Counter-extend : (v) متقابل طور پر کھینچنا ۔

Counter-extension : (n) ( جراحی ) متقابل کھچاؤ ۔

Counter-faced : (a) ( نقابت ) دو متقابل خط والا ' ڈھال کے بیچوں بیچ ۔

Counter-faller : (n) ( کاتنے والی مشین میں ) متقابل تار ۔

Counter-fessed : (a) ( نقابت ) دو متقابل خط والا ' ڈھال کے بیچوں بیچ ۔

Counter-fissure : (n) ( جراحی ) کھوپڑی کا متقابل شگاف یا شکستگی ( جو ضرب کی مخالف سمت میں پڑے ) ۔

Counter-force / Counterforce : (n) متقابل یا مخالف قوت یا طاقت ۔

Counter fund : (n) ( تجارت ) جوابی فنڈ ۔

Counter-gauge / Counter-gage /Counter guage : (n) تغیر پذیر آلهٔ پیمانش ۔

Counter-gear : (n) ایك چلانے والا پرزه جہاں سے قوت پٹه کے ذریعه دوسری مشین کو جاتی ہے ۔

Counter-guard / counterguard : (n) [F."contregarde"] شمشیر کے دستے کا ایك حصه جو ہاتھ کو محفوظ رکھتا ہے ۔

Counter-hem : (n) ( سوئی کا کام ) متوازی اور متقابل مغزی ۔

Counter-hem : (v) متوازی مغزی لگانا ۔

Counter-indication : (n) مخالف علامت ۔

Counter-influence : (n) مخالف اثر ۔

Counter-influence : (v) مخالف اثر ڈالنا ۔

Counter intelligence : (n) جاسوسی کو روکنے کا انتظام کرنا ۔

Counter-interrogation : (n) جرح ۔

Counter invasion : (n) مخالف حملہ ۔

Counter-irritant : (a & n) ( طب ) اپاز کی دوا : خراش آور : سوزش پیدا کرنے والی دوا ( جو دوسری جگہ کی شدید سوزش کو کم کر دے ) ۔

Counter-irritation : (n) ایک جگہ کی شدید سوزش کو کم کرنے کے لئے دوسری جگہ مصنوعی سوزش ۔

Counter-jumper : (n) دکان دار ۔

Counter-lath : (n) ( چھت سازی ) دو شہتیروں کے بیچ کی وہ لکڑی جو طولاً لگائی جائے ۔

Counter-lode : (n) ( معدنیات ) ضمنی پرت جو اصلی پرت کو قطع کرے ۔

Counter-motion : (n) (۱) متقابل حرکت ۔ (۲) جوابی تحریک ۔

Counter-move : (n) جوابی اقدام ۔

Counter-movement : (n) مخالف سمت میں حرکت ۔

Counter-naiant : (a) ( نقابت ) مخالف سمت میں تیرتا ہوا ۔

Counter-nationalisation : (n) بالمقابل قوی بنانا ۔

Counter-nebule : (a) متقابل لہروں والا ۔

Counter-offensive : (a) متقابل حملہ : جوابی حملہ ۔

Counter-opening : (n) متقابل شگاف ۔

Counter-paled / Counter paly : (a) ( نقابت ) (ڈھال کا ) عمودی طور پر مساوی حصوں میں منقسم : افقی خطوط میں منقسم : اوپر اور نیچے کا رنگ بدلا ہوا ۔

Counter-parade : (n) ( شمشیر زنی ) جوابی روک یا توڑ ۔

Counter-parole : (n) جوابی لفظ شناخت : جوابی پرول ۔

Counter-parry : (n) دیکھو counter parade

Counter-passant : (n) (نقابت) مختلف سمت میں رخ کئے ہوئے ۔

Counter penalty : (n) ( قدیم یونان ) متقابل جرمانہ ( وہ جرمانہ جو مدعاعلیہ خود تجویز کرے )

Counter-potent : (a) ( نقابت ) متقابل اساس یا پایہ رکھنے والا ۔

Counter-pressure : (n) مخالف دباؤ ۔

Counter-proof : (n) ( طباعت ) الٹی چھاپ ۔

Counter-proposal : (n) ( تاریخ ) جوابی تجویز ۔

Counter-prove : (v) الٹی چھاپ لینا ۔

Counter-quartered : (a) ( نقابت ) دوبارہ سپرگوشوں میں منقسم کیا ہوا ۔

Counter-quarterly : (a) دیکھو counter-quartered

Counter-raguled : (a) ( نقابت ) ترچھے ابھار اور نشیب والا ۔

Counter-rampant : (a) ( نقابت ) مخالف رخ کئے ہوئے کھڑا ہوا ( پچھلے پیروں پر ) ۔

Counter-reformation : (n) جوابی اصلاح یا تجویز(بالخصوص وہ اصلاحی تحریک جو پروٹسٹنٹوں کے توڑ پر کیتھولک کلیسا میں شروع کی گئی تھی : ( تاریخ ) تحریک رد اصلاح ۔

Counter-revolution : (n) انقلاب متقابلہ : (تاریخ) رد انقلاب ۔

Counter-revolutionary : (a) ( تاریخ ) انقلاب دشمنی ۔

Counter-riposte : (n) ( شمشیر زنی ) جوابی وار کا جواب : ضربت متقابل کا جواب ۔

Counter-round : (n) ( حربی ) افسروں کا طلایہ ( طلایہ کی نگرانی کے لئے ) ۔

Counter-scale : (n) دیکھو counter-balance

Counter-seal : (v) متقابل مہر لگانا ۔

Counter secure : (v) (۱) مزید ضمانت دینا ۔ (۲) ضامن کو مزید تحفظ دینا ۔

Counter-security : (n) مزید ضمانت ۔

Counter-space : (n) ( تجارت ) کاؤنٹر گنجائش ۔

Counter speculation : (n) ( تجارت ) مخالف سٹہ بازاری۔

Counter-spell : (n) باطل سحر ' جادو کا توڑ۔

Counter stand : (n) [after It. "contrasto"] متقابل : مقاومت : ایستادگی۔

Counter-statement : (a) جوابی بیان۔

Counter-step : (n) مخالف سمت میں قدم : مخالف قدم۔

Counter-taste : (n) مخالف ذائقہ۔

Counter-tendency : (n) متقابل میلان یا رجحان۔

Counter-tenor : (n) (۱) ( موسیقی ) سب سے اونچا مردانہ سر۔ (۲) سب سے اونچی آواز۔ (۳) سب سے اونچی آواز میں گانے والا۔

Counter-term : (n) متقابل یا متبادل اصطلاح۔

Counter-tide : (n) مخالف مد و جزر۔

Counter-tierce : (n) ( شمشیر بازی ) مخالف تیسرا پینترا۔

Counter-trench : (n) متقابل خندق۔

Counter-trippant : (n) مخالف سمت میں چلتا ہوا۔

Counter-tripping : (a) ( نقابت ) ( ہرن وغیرہ ) مخالف سمت میں چلتا ہوا۔

Counter-turn : (n) (۱) مخالف موڑ یا پلٹنا۔ (۲) غیر متوقع ترقی ( کسی ڈرامہ کے عمل میں ) یا پلٹنا۔

Counter-vote : (n) مخالف رائے دہی۔

Counter-wall : (n) متقابل دیوار۔

Counter-wish dream : ( سماجیات ) خلاف خواہش خواب۔

Counteract : (v) دفعیہ یا توڑ کرنا : مزاحمت : سد باب یا روک تھام کرنا : کاٹ کرنا (تریاق وغیرہ دوا یا کسی مخالف عمل سے) اثر کم کرنا : معتدل کرنا ' سمونا : نرما دینا۔

Counteractant : (n) توڑ کرنے والا : مزاحمت کرنے والا : کاٹ کرنے والا : مزاحم۔

Counteracter / -or : (n) توڑ کرنے والا : مزاحمت کرنے والا : کاٹ کرنے والا : مزاحم۔

Counteraction : (n) دفعیہ : توڑ : سد باب ' کاٹ ' روک تھام۔

Counteractive : (a) دافع : مزاحم ' کاٹ کرنے والا۔

Counteractively : (adv) بطور دافع ' بطور مزاحم : کاٹ کرتے ہوئے۔

Counterbalance : (v) (۱) مقابل میں وزن رکھنا : دھڑا رکھنا۔ (۲) جوابی توڑ کرنا : کاٹ کرنا۔

Counterbalance : (n) (۱) وزن مقابل ' توازن : دھڑا : پاسنگ۔ (۲) ( مجازاً ) جوابی طاقت یا شئے۔

Counterblast : (n) دندان شکن جواب : کلہ شکن تردید : کلہ بہ کلہ مخالفت ' سخت اعتراض ' ہنگامہ ' شور ( جواب میں )۔

Counterblow : (n) جوابی ضرب ' بدلہ۔

Counterbond : (n) جوابی ضمانت نامہ۔

Counterchange : (v) (۱) مبادلہ کرنا۔ (۲) ادل بدل کرنا : تبادلہ کرنا ( کام یا مقامات کا )۔ (۳) ڈھال کی رنگ کاری میں تبادلہ کرنا۔

Counterchanged : (a) بدلی ہوئی ( نقابت ) : ڈھال کی رنگ کاری۔

Countercharge : (n) جوابی یا الٹی نالش : جو مدعی یا مستغیث کے خلاف دائر کی جائے : جوابی حملہ : مدافعت ' الزامی جواب۔

Countercharge : (v) جوابی حملہ کرنا ' الزام کا جواب دینا۔

Countercharm / Counter-charm : (n) باطل سحر۔

Countercharm : (v) سحر باطل کرنا : جوابی سحر کرنا۔

Countercurrent : (n) متضاد رو یا بہاؤ : (کیمیا) الٹی رو : ( طبیعیات ) مخالف کرنٹ۔

Counterfeit : (a) [OF."Contrefet"] (۱) نقلی : مصنوعی ' بناوٹی ( سکہ، تحریر وغیرہ )۔ (۲) دغا باز شخص۔

Counterfeit : (n) (۱) نقل ' چال : جال ' تلبیس : التباس۔ (۲) جالی یا کھوٹا سکہ۔

Counterfeit : (v) (۱) نقل کرنا ' بنانا ' جعلی دستاویز وغیرہ بنانا ۔ (۲) بناوٹ کرنا ' جھوٹ یا جال بنانا ' حیلہ کرنا ' فریب دینا ۔ (۳) بناوٹی جذبے کا اظہار کرنا جیسے ( غصّہ پیار وغیرہ ) ۔ (٤) (استعارتاً) شبہ ہونا : ہو بہو ہونا ؛ ملتبس ہونا ۔

Counterfeiter : (n) (۱) نقل کرنے والا ' فریب دینے والا ۔ (۲) جعلی سکہ بنانے والا ۔

Counterfeitly : (adv) جعل سازی سے ' فریبانہ طور پر ۔

Counterfeitness : (n) جعل سازی : جعل ' کھوٹا پن ۔

Counterfleury / -flory : (a) [F."contrefleuri"] ( نقابت ) متقابل سوسن کے پھولوں والا ( افقی لکیر کی دونوں جانب ) ۔

Counterfoil : (n) ( تجارت ) کاؤنٹر فوائل ' مثنی ' نصف ثانی ( کسی رسید ' بہی یا حساب کی کتاب کا ) ۔

Counterfort : (n) [F."Contrefort"] (۱) پشتہ ڈھال ' چبوترہ (جو کسی فصیل کی مضبوطی کے لئے بنایا جائے ) ۔ (۲) پہاڑوں کے سلسلے کا ایک طرف نکلا ہوا حصہ ۔

Counterman : (n) پیش تختہ پر کام کرنے والا دکاندار ۔

Countermand : (v) [L."contra"+"mandare"] (۱) فسوخ یا رد کرنا ' ( حکم کا ) پھروا دینا ؛ واپس بلوانا یا لوٹانا ( کسی شخص یا فوج کو پہلے حکم کے خلاف ) ؛ (مال کی فرمائش) واپس لینا یا منسوخ کر دینا ۔

Countermand : (n) منسوخی ' تنسیخ حکم ' اسرداد ؛ حکم مخالف ۔

Countermand of payment : (تجارت ) تنسیخ حکم ادائی ۔

Countermandable : (a) قابل تنسیخ ' واپس کردینے والا ۔

Countermarch : (n) واپسی ۔

Countermarch : (v) (۱) واپسی کوچ کرنا ' مراجعت کرنا ۔ (۲) واپسی کوچ کروانا ۔

Countermarcher : (n) واپسی کوچ کرنے والا ۔

Countermark : (n) (۱) تصدیق یا نشان : دوھرا ٹھپہ ' چھاپہ یا علامت شناخت ( تجارتی مال یا مصنوعات پر مزید احتیاط کے لئے ) ۔ (۲) گھوڑے کے دانت کا مصنوعی جوف جو اس کی عمر چھپانے کےلئے بنایا جائے : ( تاریخ ) دوھرا ٹھپہ ۔

Countermark : (v) (۱) تصدیق کرنا یا نشان لگانا ' دوھرا ٹھپہ لگانا ۔ (۲) گھوڑے کے دانت پر مصنوعی جوف بنانا ( اس کی عمر چھپانے کے لئے ) ۔

Countermeasure : (n) جوابی تدبیر ' جوابی اقدام ؛ جوابی کار روائی ۔

Countermine : (n) (۱) جوابی سرنگ : چورسرنگ (جو دشمن یا محاصرین کی سرنگ کو بیکار کرنے کے لئے بنائی جائے) ۔ (۲) تہ اب سرنگ ( جو پھٹ کر دشمن کی بحری سرنگوں کو اڑا دے ) ۔ (۳) (استعارتاً) جوڑ کا توڑ ' سازش کا جواب سازش ' داؤ ۔

Countermine : (v) (۱) چور سرنگ بنانا ' جوابی سرنگ بنانا ' تہ آب سرنگ بٹھانا ۔ (۲) جوابی سازش سے شکست دینا ۔

Countermure : (n) [F."contremur"] ( حربی ) دیوار پر دیوار ' دوھری دیوار ( مزید حفاظت اور مدافعت کے لئے ) ۔

Countermure : (v) (۱) دیوار پر دیوار بنانا ۔ (۲) دوھری دیوار سے مدافعت کرنا ۔

Counterpane : (n) پلنگ پوش ۔

Counterpart : (n) نقل ' مثنی ' نصف ثانی : جوڑ : جواب (یعنی تکمیلی جز) ' تکملہ : (موسیقی) ایک حصہ جو دوسرے حصے کے لئے لکھا گیا : ( تجارت ) جوابی ۔

Counterpart fund : (n) ( تجارت ) مقابلی فنڈ ۔

Counterplea : (n) ( قانون ) جوابی عذر ' متقابل ادعا ' رد جواب ۔

Counterplot : (n) جوڑکا توڑ ؛ سازش کا جواب سازش ؛ جوابی چال ۔

Counterplot : (v) توڑکرنا ؛ داؤ کھیلنا ' چال چلنا ' سازش روکنا یا نہ چلنے دینا ۔

Counterpoint : (n) [F."Contrepoint" & also COUNTER+POINT] (۱) (یورپی موسیقی) جوڑ (جو کسی راگنی میں لگایا جائے ) ؛ اهنگ جفت ۔ (۲) لحنوں کو باھم ترکیب دینے کا فن ۔ (۳) مقابل نقطہ : تضاد : صفت تضاد ۔

Double counterpoint : دوهری سرگم کا جوڑا ۔

Counterpointed : (a) (نقابت) ڈھال پر دو مخالف تین کونیا نشان کا ملا ہوا ہونا ۔

Counterpoise : (n) [OF."countrepeis"] (۱) دوھرا : پاسنگ ۔ (۲) توازن : متوازی یا ہم وزن چیز : متقابل وزن ۔

Counterpoise : (v) متوازی یا ہم وزن کر دینا ' پاسنگ رکھنا : برابر کرنا ۔ (عملاً یا استعارتاً) کمی پوری کرنا : تلافی کر دینا ۔

Counterpoison / Counter-poison : (n) ترياق : ضد سم ۔

Counterpole : (n) (۱) کاملاً مخالف ۔ (۲) مخالف قطب میں ۔

Countersalient : (a) (نقابت) مخالف سمتوں میں اچھلتا ہوا ۔

Counterscarp : (n) [F."Contrescarpe"] خندق کی بیرونی دیوار یا پشتہ ۔

Counterseal : (n) ( تاریخ ) مہر مثنی : متقابل مہر ۔

Countersense : (n) [F."Contresens"] الٹے معنی : سوئے تعبیر یا تفسیر ۔

Countershaft : (n) درمیانی دھرا ۔

Countersign : (n) [OF."countresigne"] (۱) تصدیقی دستخط ' نشان تصدیق ۔ (۲) پرول بجھاوا : جوابی لفظ : شناخت ۔

Countersign : (v) ( مقابل میں یا دوسرے کے بعد ) دستخط کرنا ' تصدیق کرنا : منظوری لکھ دینا : اثبات کرنا ۔

Countersignature : (n) تصدیقی دستخط ۔

Countersink : (n) (۱) گھر یا روزن بنانے کا اوزار ۔ (۲) قیف نما سوراخ (پیچ بٹھانے کے لئے) ۔

Countersink : (v) قیف نما سوراخ بنانا : قیف نما سوراخ میں بٹھانا ۔

Counterslope : (n) (۱) مخالف سمت میں ڈھلوان ۔ (۲) آگے نکلی ہوئی ڈھلوان ۔

Counterstroke : (n) ( تاریخ ) جوابی ضرب ۔

Countersubject : (n) ( موسیقی ) ضمنی نغمہ ۔

Countersunk : (a) قیف نما سوراخ : قیف نما سوراخ میں بٹھایا ہوا ۔

Countertype : (a&n) (۱) مساوی : برابر : متوازی ۔ (۲) متقابل نمونہ ۔

Countervail : (v) [L."contra valere"] (۱) ہم پلّہ ہونا : ہم وزن ہونا : ٹکر کا ہونا : برابر کے جوڑ کا کرنا یا ہونا ۔ (۲) تلافی کرنا ۔

Countervail : (n) ہم پلّہ ' ہم وزن ' برابر کے جوڑ کا ۔

Countervailing credit : (n) ( تجارت ) متلافی قرض ۔

Countervailing duty : (n) متلافی ڈیوٹی ۔

Countervailing power : (n) متلافی قوت ۔

Countervair : (n) ( نقابت ) نشان جس کے ہم رنگ نقوش نوک بہ نوک یا پہلو بہ پہلو ہوں ۔

Countervairy : (a) ( نقابت ) ایسے نشان والا جس کے ہم رنگ نقوش نوک بہ نوک ہوں ۔

Countervallation : (n) دیکھو Contravallation

Counterview : (n) مخالف رائے ، عقیدہ یا نظریہ ۔

Counterweigh : (v) (۱) موازنہ کرنا ۔ (۲) پاسنگ ہونا ۔

Counterweight / Counter-weight : (n) پاسنگ ۔

Counterword : (n) ایسا لفظ جو عام اور بہت سے مبہم اور مختلف معنوں میں استعمال ہو ۔

Counterwork : (n) (۱) جوابی مورچہ ، دمدمہ جو دشمن ( خاص کر معاصرین ) کے توڑ پر بنایا جائے ۔ (۲) مخالفانہ کار روائی ۔

Counterwork : (v) توڑ کرنا : سدّباب کرنا : مقابل یا جواب ہونا ۔

Counterworker : (n) توڑ کرنے والا : مخالف ۔

Countess : (n) [ late L."comitissa"] (۱) ارل یا کونٹ کی بیوی یا بیوہ ۔ (۲) کونٹس ۔ (۳) چھت پاٹنے کی درمیانہ سائز کی سلیٹ ۔

Counting / Compting : (n) شمار کرنا ' شمار گذاری ۔

Counting house : (n) دفتر ( تاجروں کا ) ؛ محاسب خانہ ؛ کھاتا گھر ۔

Counting-room : (n) شمار کا کمرہ ۔

Countless : (a) بے شمار ؛ لا تعداد ؛ بے حساب ۔

Countour / Countor : (n) [ AF."countour" ] (۱) محاسب ؛ شمارندہ ۔ (۲) وکیل ( عالی رتبہ وکیل ) ۔

Countrified / Countryfied : (a) گنوارو ؛ دہقانی ؛ دیہاتی ؛ سادہ ؛ بے ریا ۔

Countrify : (v) گنوارو ؛ دیہاتی یا دہقانی بنانا ۔

Country : (n) [ late L."contrata" ] (۱) ملک ؛ خطہ ؛ سر زمین ؛ مرز بوم ؛ کشور ۔ (۲) دیس ؛ زار بوم ۔ وطن ۔ (۳) دیہات ؛ دیہ ( خاص کر پایہ تخت کے باہر علاقہ ) ؛ علاقہ اضلاع ؛ مفصلات ۔ (٤) ایک ملک یا علاقے کا باشندہ ۔ (٥) جیوری ۔ (٦) رائے دہندوں کی جماعت ۔ (۷) ( جہاز رانی ) سمندری علاقہ ؛ جہاز میں افسر کے کیبن کا حصہ ۔ (۸) چٹان جس میں خام دھات یا معدن کی درز ہو ۔ (۹) ( کرکٹ ) میدان سے باہر کا حصہ ؛ بیرونی فیلڈ ۔

Appeal to the country : اہل ملک یا انتخاب کنندگان کا قوم سے فیصلہ چاہنا ۔

In the country : ( کرکٹ کا محاورہ ) وکٹ سے دور ؛ نشانے سے بالکل الگ ۔

Country box : (n) چھوٹا دیہاتی گھر ۔

Country cousin : (n) دہقانی بھائی ؛ دیہاتی بھائی ؛ بھیا ؛ دیہات کے عزیز و اقربا ۔

Country craft : (n) ( تجارت ) دیسی کشتی ۔

Country dance : (n) دیہاتی رقص ؛ دیہاتی ناچ ؛ ( خاص کر وہ یورپی ناچ جس میں مرد و عورت کے جوڑے آمنےسامنے دو قطار میں کھڑے ہو کر ناچتے ہیں ) ۔

Country-folk : (n) دیہاتی ؛ دہقانی ۔

Country-houses : (n) دیہات میں امرا کے مکان کو کہتے ہیں ؛ ( تاریخ ) ( امرا کا ) دیہاتی مکان ۔

Country note : (n) مقامی نوٹ ؛ مقامی بینک کے جاری کردہ نوٹ ۔

Country of destination : ( تجارت ) ملک مقصود ۔

Country of origin : ( تجارت ) ملک آغاز ۔

Country-party : (n) ہوا خواہان مزارعین یا کسانوں کی حامی جماعت ۔

Country-people : (n) دیکھو Country folk

Country-seat : (n) دیکھو Country house

Country-town : (n) ایک چھوٹا شہر جو کسی دیہاتی علاقہ میں واقع ہو ۔

Countryman : (n) (۱) ہم وطن ؛ اہل کشور ؛ دیس کا ۔ (۲) کسی خاص ملک یا علاقہ یا سرزمین کے باشندے ۔

Countryside : (n) بیرون ( شہر ) ؛ دیہات کا علاقہ ( نیز دیہاتی آبادی ) ۔

Countrywide : (a) ملک گیر ۔

Countrywoman : (n) ہم وطن عورت ؛ کسی ملک یا علاقہ کی رہنے والی عورت ۔

Countship : (n) کاؤنٹ کا عہدہ یا حلقہٴ اقتدار ۔

County : (n) [ L."comitatus" ] (۱) ( انگلستان اور اکثر نو آبادیوں میں ) ایک ضلع ؛ سرکار ؛ محال ؛ کاؤنٹی ۔ (۲) باشندگان ضلع ؛ اہل ضلع ۔ (۳) عدالت ضلع ۔ (٤) ضلع کا ۔

County-borough : (n) ضلع نما ؛ سرکار ( کم از کم ایک لاکھ آبادی کے مقامات جو بعض انتظامی اغراض کے لئے ضلع کے برابر مان لئے جائیں ) ۔

County-corporate : (n) مقام ضلع رتبہ (کوئی آبادی یا شہر جو انتظامی اغراض کے لئے ضلع مان لیا جائے) ۔

County-council : (n) مجلس ضلع ؛ ضلعیہ ۔

County-court : (n) عدالت ضلع ( خاص کر قرض کے چھوٹے معاملات فیصل کرنے والی عدالت ) ۔

County-court : (v) عدالت ضلع میں نالش یا دعویٰ کرنا ۔

County-family : (n) زمین داری خاندان ' جاگیر دار ( جن کی آبائی جاگیر اضلاع میں ہو ) ۔

County palatine : (n) کاؤنٹ یا ارل کی قلمرو ۔

County sessions : (n) عدالت عالیہ کا سہ ماہی اجلاس ۔

County town : (n) عدالت کا مستقر یا صدر مقام ۔

Coup : (n) [ OF. " coup / cop / colp"] (۱) گرنا ۔ (۲) نقص جس کی وجہ سے کونلے کی پرت جھک جاتی ھے ۔ (۳) گاڑی کوزا کرکٹ : (تاریخ) ناگہانی وار ۔

Coup / Coop : (n) کوزا گاڑی ۔

Coup : (n) [ Gr."kolaphos"] (۱) پوری چوٹ : بھرپور وار : کارگر ضرب یا عمل ۔ (۲) ( بلیرڈ کی اصطلاح ) ایک ھی چوٹ میں گیند کو تھیلی میں پہنچا دینا ۔ (۳) مؤثر کاروائی ۔

Coup / Cowp : (v) [ ON. "kaupa"] خریدو فروخت کرنا : مبادلہ کرنا ۔

Coup / Coupe : (v) ( نقابت ) صاف کاٹنا ( خصوصاً جانوروں کے سر کا ) ۔

Coup : (v) (۱) الٹنا ' جھکا دینا ۔ (۲) الٹ دینا ۔

Coup de foudre : (n) [ F.] تعجب خیز ماجرا ( بالخصوص انتہائی عجیب پہلی نظر میں ) ۔

Coup de grace : (n) [ F.] خاتمہ کا ھاتھ ' کاری ضرب : ( تاریخ ) فیصلہ کن ضرب ۔

Coup de main : (n) [F.] ناگہانی حملہ : سخت حملہ: یورش ۔

Coup de maitre : (n) [ F.] ( تاریخ ) استادی کی چال ۔

Coup de oeil : (n) [ F.] تفصیلی نگاہ : جامع نظر یا تبصرہ ۔

Coup de poing : (n) [F.] ( تاریخ ) ( بغیر بستہ کی ) پتھر کی کلہاڑی ۔

Coup de tat : (n) [ F.] ( حکومت میں ) انقلاب : ناگہانی تغیر یا الٹ پلٹ ۔

Coup de theatre : (n) [ F.] ( ناٹک کاسا ) ناگہانی موقع : غضب کاواقعہ : عجیب یا ششدر کن ماجرا ۔

Coup-gorge : (n) [ F.] ایسی خطرناک حالت کہ فوج یا تو ھتھیار رکھدے یا ختم ھو جائے ۔

Coupe : (a) [ F."couper"] ( نقابت ) کٹا ھوا ( سر ) نشان : بغیر سر کا نشان ۔

Coupe : (n) [ F.] (۱) چوپہیا، ایک قسم کی فٹن (جس میں اندر صرف دو آدمی اور باھر کوچوان ھوتا ھے ) ۔ (۲) ( ریل گاڑی کے سرے پر ) چھوٹا ڈبہ ' بغلی درجہ ۔ (۳) دو دروازے والی بند موٹر گاڑی ۔ (٤) coupee = رقص میں تیز حرکت ( ایک پاؤں سے دوسرے پاؤں کی طرف جانا ) ۔

Coupee : (n) [ F."coupe"] رقص میں تیز حرکت ( ایک پاؤں سے دوسرے پاؤں کی طرف جانا ) ۔

Coupee : (v) رقص میں تیز حرکت کرنا ۔

Couper / Cowper : (n) مویشی یا گھوڑوں کا تاجر ۔

Couple : (n) [ L."copula"] (۱) جوڑی کی زنجیر ( جس میں دو کتے بندھے ھوں) ۔ (۲) جوڑا (کتوں کا یا دوسرے جانوروں کا ) ۔ (۳) جفت : جوڑ : جٹ (خاص کر ناچ میں) ۔ (٤) زوج : میاں بیوی ' دولھا دولھن : جوڑی ( شادی یانسبت شدہ مرد عورت کی ) ۔ (۵) گویوں کی جوڑی : ( سائنس ) ضدین : دو مخالف قوتیں ۔ (٦) ( برقیات ) مختلف دھاتوں کی پلیٹوں کا جوڑا بجلی پیدا کرنے کے لئے ۔ (۷) (طبیعیات) مل جگ : ( ریاضی ) جفتہ ۔

A couple of : ایک جوڑا : جفت ۔

Moment of couple : ( طبیعیات ) مل جگ کا گھوم کار ۔

Thermo couple : ( طبیعیات ) تاپ جگ : حربرقی جفت ۔

To go / hunt / run / in couple : کتوں کی جوڑی لے کر نکلنا : شکار کھیلنا : دوڑنا ۔

Couple : (v) (۱) جوڑنا : باندھنا (خاص کر کتوں کی جوڑیوں کو ) گرہ دینا : وابستہ کرنا : (ریل گاڑی میں ) حلقہ یا کڑی لگانا : کنڈا ڈالنا ۔ (۲) ملانا : جمع کرنا : نکاح یا مواصلت کرنا : بیاہ دینا نیز ملنا : جفتی ھونا : ھم بستر ھونا ۔ (۳) ساتھ دینا : ھم آھنگی کرنا ( خیالات یا تقریر میں ) ۔

Couple-close : (n) (۱) ( نقابت ) چھوٹا تین کونیا نشان ۔ (۲) ( چھت کی ) جوڑی ھوئی کڑیاں ۔

Coupled : (a) وابستہ ؛ ملا ہوا ؛ جڑا ہوا ۔

Coupled circuit : (n) ( طبیعیات ) جگ بند سرکٹ ۔

Coupler : (n) کانٹا ' حلقہ ( دو پرزوں کو ملانے والا ) ؛ کھٹکا ۔

Couplet : (n) [ F. dim. of "couple" ] (۱) بیت ' فرد ۔ (۲) جوڑا ؛ جفت ۔ (۳) (تعمیرات) دوطرفہ روشنی والی کھڑکی ۔ (٤) ( موسیقی ) دو برابر سر جو تین آہنگ والے نغمے میں ہوں ۔

Coupling : (n) (۱) ریلوں کو جوڑنے کا کنڈا ؛ حلقہ ' کانٹا (دو پرزوں کو ملانے کےلئے) ۔ (۲) مباشرت ؛ مجامعت ؛ ہم بستری ۔ (۳) جوڑنے یا جننے والی کوئی چیز ۔ (٤) کتے کے جسم کا مونڈھے کے سرے سے کمر تک کا حصہ ۔ (٥) (برقیات) برقی رو کو ایک برقی رو سے دوسری برقی رو تک منتقل کرنے کا ذریعہ ۔ (٦) ( طبیعیات ) کپلنگ ' جگ بندی ۔

Capacity coupling : (طبیعیات ) صلاحیت جگ بندی ۔

Choke capacity coupling : (طبیعیات ) چوک صلاحیت جگ بندی ۔

Close coupling : ( طبیعیات ) کڑی جگ بندی ۔

Loose coupling : ( طبیعیات ) ڈھیلی جگ بندی ۔

Resistance capacitance coupling : ( طبیعیات ) مزاحمت صلاحیت جگ بندی ۔

Tight coupling : ( طبیعیات ) کڑی جگ بندی ۔

Coupling box : (n) دھروں کے سروں کو ملانے والا فلزی ڈبہ تا کہ دونوں دھرے ساتھ ساتھ گھوم سکیں ۔

Coupling chain : (n) جوڑنے والی کڑی ۔

Coupling coefficient : (n) ( طبیعیات ) جگ بندی کنک ۔

Coupling condenser : (n) ( طبیعیات ) جگ بندیہ کنڈینسر ۔

Coupling pin : (n) ریل کے ڈبوں کو جوڑنے کی کیل ۔

Coupling-pole : (n) ( گاڑی ) اگلے اور پچھلے چکر کو ملانے والا ڈنڈا ۔

Coupling reins : (n) دو گھوڑوں کو ساتھ جوڑنے والی لگام ۔

Coupling resistance : (n) جگ بندیہ مزاحمت ۔

Coupling rod : (n) ریل گاڑی کے پہیوں کو جوڑنے والی سلاخ ۔

Coupon : (n) [ F."coupon" ] (۱) کوپن ۔ (۲) سفارش ( سیاسی جماعت کے رہنما کی کسی امیدوار کی ) ۔ (۳) نمونہ ۔

Coupon order : (n) ( تجارت ) کوپن آڈر ۔

Coupon policy : (n) ( تجارت و معاشیات ) کوپن پالیسی ۔

Coupure : (n) [ F."couper" ] ( حربی ) خندق ؛ شگاف ؛ بریدگی ۔

Courage : (n) [ OF."corage","curage" ] ہمت ؛ دلاوری ؛ دلیری ؛ شجاعت ؛ بہادری ۔

Courage of one's opinions : خیال کے مطابق عمل کرنے کی ہمت ۔

Dutch courage : نشے کی مردانگی ۔

To take one's courage in both hands : پوری جرأت کے ساتھ کسی کام کے لئے تیار ہو جانا ۔

Couraged : (a) با ہمت ؛ دلیر ' جری ۔

Courageless : (a) بے ہمت ؛ ڈرپوک ؛ بزدل ۔

Courageous : (a) باہمت ؛ جری ؛ دلیر ؛ دلاور ؛ شجاع ؛ بہادر ۔

Courageously : (adv) ہمت کے ساتھ ؛ دلیرانہ ؛ دلاورانہ ۔

Courageousness : (n) ہمت ' جرأت ؛ بہادری ؛ دلیری ۔

Courant : (a & n) [ L."currentem" ] ( نقابت ) دوڑتا ہوا ۔

Courant : (n) [ F."courant" ] اخبار ' روزنامہ ۔

Courant : (n) (۱) ایک قسم کا رقص ۔ (۲) اس رقص کی موسیقی ۔

Courante / Courant : (n) [ F. ] دیکھو Courant

Courap : (n) [ West Indies"khurup" ] ایک قسم کی خارش ۔

Courbaril : (n) [ Native Amer. ] جزائر غرب الہند کا ایک درخت اور اس کا گوند ۔

Courbash : (n) [ Turk."qirbach"] کوڑا ۔

Courbette : (n) =(Curvet) [ F.] گھوڑے کی لنگوری چال : جست و خیز ۔

Courier : (n) [ L."currere"] (۱) ہرکارہ : اہل کار سفر : منصرمہ سفر ۔ (۲) پیک : قاصد : نامہ بر : پیک سیاسی ۔ (۳) اخبار کا نام ۔

Courier service : (n) ( تاریخ ) سفارتی ڈاک لے جانے والا ۔

Courlan : (n) [ Fr.] امریکہ کی ایک لمبی چونچ والی چڑیا ۔

Course : (n) [ L."cursum"] (۱) رفتار : روش : طریق : راہ : رستہ ۔ (۲) تعاقب ( خاص کر خرگوش کا کتوں سے ) : پیچھا : رگید : کھدیڑ : دوڑ ۔ (۳) چال چلن : طرز : رویہ ۔ (٤) گھوڑ دوڑ کا میدان : چکر ۔ (٥) گزرآب : دریا گزار ( جس میں سے پانی بہتا ہو ) : گزر گاہ آب ۔ (٦) کھانے کا دور ۔ (۷) ردا (پتھر یا مٹی وغیرہ کا ) : چنائی کا ایک دور ۔ (۸) حملہ : وار : مجادلہ ۔ (۹) ( جہاز رانی ) سمت ( جمع میں ) قطب نما کے نقطے ۔ (۱۰) دور : سلسلہ ۔ (۱۱) حیض : ماہواری ۔ (۱۲) مجوزہ سلسلہ ۔ (۱۳) نصاب ۔ (۱٤) (کان کنی) دھات کی درز ۔ (۱٥) (جہاز رانی) نچلے بادبان ۔ (۱٦) آدمی کی جماعت جو باری باری کام کرے ۔

Academic course : ( نفسیات و تعلیمات ) تعلیمی نصاب ۔

A dangerous course : عام طریق : عام صورت : خطرناک طریق عمل ۔

Advanced course : (نفسیات و تعلیمات) اعلا نصاب ۔

Basic course : (نفسیات و تعلیمات) بنیادی نصاب ۔

Extension course : ( نفسیات و تعلیمات ) توسیعی نصاب ۔

Tore, main course : ( بحری ) اگلا یا پچھلا بادبان ۔

In course : فطری طور پر ۔

In course of : دوران میں ۔

Integrated course : ( نفسیات و تعلیمات ) مخلوط نصاب ۔

Of course : بے شک : لا کلام : لا محالہ ۔

Matter of course : معمولی بات : معمولاً ۔

Orientation course : ( نفسیات و تعلیمات ) تعارفی نصاب ۔

Race course : گھوڑ دوڑ کا میدان ۔

Refresher course : ( نفسیات و تعلیمات ) اعادی نصاب ۔

Sandwich course : ( نفسیات و تعلیمات ) درمیانی نصاب ۔

Terminal course : ( نفسیات و تعلیمات ) اختتامی نصاب ۔

Vocational course : ( نفسیات و تعلیمات ) نصاب حرفت ۔

Course : (v) (۱) پیچھا لینا : رگیدنا : کتے دوڑانا (شکار کے تعاقب میں) ۔ (۲) گھوڑا پھیرنا : دوڑانا ۔ (۳) دوڑنا : نکلنا : تیز بہنا ۔ (٤) گزرنا : چلنا ۔ (٥) ردا لگانا ۔ (٦) دوڑ کی مشق کرنا ۔

Course of exchange : مبادلہ کی شرح ۔

Course of lecture : اسباق یا خطبات کا سلسلہ ۔

Course of nature : فطری نظام ۔

Coursed : (a) (۱) پیچھا کیا ہوا : تعاقب کیا ہوا ۔ (۲) ردا لگایا ہوا ۔

Courser : (n) (۱) شکاری : شکاری کتا ۔ (۲) پتھر جو معماری میں ردا لگانے کے کام آتا ہے ۔

Courser : (n) ( شاعری میں ) شب دیز : اسپ باد پا : صبا رفتار ۔

Courser : (n) ایک قسم کی چڑیا ۔

Courser : (n) گھوڑا کرایہ پر لینے والا ۔

Coursing : (n) (۱) کتوں کے ذریعہ خرگوش وغیرہ کا شکار : شکار کا تعاقب ۔ (۲) رگیدنا ۔ (۳) دوران ہوا ۔

Creatine : (n) [ as prec+ - INE] ایک سفید بلوری مرکب جو عضلات میں پایا جاتا ھے ؛ جوھر لحم ؛ ایک عضوی مادہ جو گوشت کے عرق میں پایا جاتا ھے ۔

Creatinine : (n) [ prec.+ - INE] ایک قلوی بلور پذیر مادہ جو کریٹائن سے نکلتا ھے ۔

Creatio-exnihilo : ( نفسیات و تعلیمات ) عدم سے تخلیق ۔

Creation : (n) [ L."creationem"] (۱) تخلیق ؛ خلقت ؛ کائنات ؛ موجودات ۔ (۲) عطائے خطاب یا مرتبہ ۔ (۳) تصنیف ؛ اختراع (خاص کر کسی درزی یا ایکٹر کی عموماً خیالی ) ۔ (٤) دنیا ؛ مخلوق ۔

Lord of creation : انسان ؛ آدمی ۔

Creational : (a) تخلیقی ۔

Creationism : (n) (۱) یہ عقیدہ کہ خدا مادہ کو زندگی کی مختلف صورتوں کو اور دنیا کو عدم سے وجود میں لایا ھے ۔ (۲) یہ عقیدہ کہ ھر شخص کی الگ روح ھوتی ھے ؛ انفرادی روح کا مسلک ۔

Creationist : (n) تخلیق پرست ؛ مسلک تخلیق کا قائل ۔

Creative : (a) (۱) موجدہ ( قوت ) ؛ پیدا کار ؛ مخترعہ ؛ تخلیقی ۔ (۲) تخلیقی (ارتقاء ) ۔ (۳) پیدا کرنے والا ۔

Creative evolution : (n) تخلیقی ارتقاء ۔

Creatively : (adv) موجدانہ ؛ تخلیقی طور پر ۔

Creativeness : (n) پیدا کاری ؛ قوت ایجاد ؛ اختراعیت ۔

Creativity : (n) ( فلسفہ و نفسیات ) تخلیقی مادہ ؛ خلاّقیت ۔

Creator : (n) [ L."creatorem"] خالق کل ؛ خلاّق ؛ پیدا کرنیوالا ۔

Creatorship : (n) خلاّقی ۔

Creatress / Creatrix : (n) مصنف ؛ موجد ( عورت ) ۔

Creatural : (a) مخلوق سے متعلق ۔

Creature : (n) [ L."creatura"] (۱) مخلوق ؛ حیوان مطلق ۔ (۲) آوردہ ؛ دست پروردہ ؛ بنایا ھوا (جو کسی دوسرے کی بدولت ترقی کرتا ھے) ۔ (۳) انسان ؛ آدمی ۔ (٤) نتیجہ ۔

Creature-comfort : (n) جسمانی آرام ( کھانا کپڑا وغیرہ ) ۔

Creaturehood : (n) مخلوقیت ۔

Creatureliness : (n) بشریت ؛ حیوانیت ۔

Creaturely : (adv) حیوانی ؛ بشری ۔

Creatureship : (n) مخلوقیت ؛ بشریت ۔

Creaze : (n) دیکھو Craze

Crebri - : [ L."creber"] واصلہ بمعنی قریب ، منسلک ، سٹا ھوا ؛ نزدیک ۔

Crebricostate : (a) سٹی سٹی پسلیوں والا ۔

Creche : (n) [ OHG."kripua"] دار الصبیان ؛ بچوں کی سرکاری پرورش گاہ ؛ دایہ خانہ ۔

Credat Judaeus Appella : (n) ( لاطینی ضرب المثل ) میں ایسے فقروں میں نہیں آتا ، ایسا فقرہ کسی اور کو دیجئے ۔

Credence : (n) [ L."credentia"] (۱) یقین ؛ اعتبار ؛ عقیدہ ۔ (۲) تبرکات کی چھوٹی میز ( جس پر عشائے ربانی کے بعض تبرکات رکھے ھوئے ھوتے ھیں ) ۔ (۳) تعارف نامہ ۔

Letter of credence : تعارف نامہ ؛ تعارف کا خط ؛ تصدیق ؛ روشناسی ۔

To give credence to : یقین دلانا ؛ اعتبار کرنا ۔

Credenda : (n) [ L.] اصول عقائد ؛ اعتبار نامہ ۔

Credent : (n) [ L."credent"] اعتماد کنندہ ؛ باور کنندہ ۔

Credential : (n) [ med.L."credentia"-+-AL] (۱) مراسلہ تعارف ؛ تصدیق سرکاری ؛ سند ؛ وثیقہ ؛ مختارنامہ ۔ (۲) (استعارتاً) اسباب تصدیق یا رو شناسی ؛ ( تاریخ ) تعارفی مراسلہ ۔

Credential : (a) سفارشی ؛ تعارفی ۔

Credently : (adv) اعتماد کرتے ھوئے ۔

Credibility : (n) قابل یقین ہونا ؛ معتبریت ؛ ثقاہت ؛ صداقت ۔

Credible : (a) [ L."credibilis"] قابل یقین ؛ معتبر ( روایت یا شخص ) ؛ قابل اعتماد ؛ قرین عقل ۔

Credibleness : (n) معتبریت ؛ صداقت ؛ قابل یقین ہونا ۔

Credibly : (adv) بالیقین ؛ معتبرانہ ۔

Credit : (n) [ L."creditus"] (۱) اعتماد ؛ بھروسا ؛ یقین ؛ اعتبار ۔ (۲) شہرت ؛ نیک نامی ؛ ساکھ ؛ پت ؛ آبرو ؛ بھرم ؛ عزت و وقعت ؛ رسوخ ؛ اقتدار(جو نیک نامی سے حاصل ہوتی ہو) ۔ (۳) مجرائی ؛ مجرائی رقم ( جو کھاتے میں جمع کرانے والے کے نام سے چڑھائی جائے ) ؛ جمع ؛ وصول ۔ (٤) قرض ؛ یافتنی ؛ ادھار ؛ ( استعارتاً ) کسی سے کوئی فعل یا وصف منسوب کرنا ؛ انتساب ؛ اتصاف ۔ (٥) تعریف ( کسی اچھے کام کے لئے ) ۔ (٦) سبب تعریف ۔

Blank credit : ( تجارت ) کورا ادھار ۔

Capital credit : ( تجارت ) سرمایہ ادھار ؛ پونجی ادھار ۔

Commercial credit : ( تجارت ) کمرشیل ادھار ؛ تجارتی قرض ۔

Confirmed credit : ( تجارت ) پکا ادھار ۔

Consumer's credit : ( تجارت ) صارفین کا ادھار ۔

Current credit : ( تجارت ) فوری قرض ۔

Emergency credit : ( تجارت ) ہنگامی قرض ۔

Integrated credit : ( تجارت ) مدغم قرض ؛ یک جاتی ادھار ۔

Letter of credit : ہنڈی ؛ پرچہ یا رقعہ ( دوسری جگہ سے ) وصول زر کے لئے ؛ ( تجارت و معاشیات ) ساکھ پروانہ ؛ ساکھ چٹھی ۔

Long credit : ( تجارت ) طویل میعادی ادھار ۔

Omnibus credit : ( تجارت ) ہمہ گیر ادھار ۔

On ( upon ) credit : طویل مدت کا قرضہ ۔

Open letter of credit : ( تجارت ) کھلی قرض چٹھی ؛ کھلی ساکھ چٹھی ۔

Paper credit : ( تجارت ) کاغذی ادھار ؛ پیپر کریڈٹ ۔

Public credit : ( تجارت ) پبلک قرض ؛ عوامی قرض ۔

Pyramid of credit : ( تجارت ) ہرمی ادھار ؛ ادھار پریمڈ ۔

Running credit : ( تجارت ) چالو ادھار ۔

Stand by credit : ( تجارت ) احتیاطی ادھار ۔

To give credit to : اعتبار کرنا ( کسی روایت کا ) ۔

Credit : (v) باور کرنا ؛ یقین لانا ؛ ماننا ؛ کھاتے میں جمع کرنا ؛ وصولی لکھنا ۔

To credit (something) to a person (or) a person with : منسوب کرنا ۔

Credit advice : (n) ( تجارت ) جمع اطلاع ۔

Credit balance : (n) ( تجارت و معاشیات ) جمع باقی ۔

Credit control : (n) ( تجارت ) قرض کنٹرول ۔

Credit extension : (n) ( تجارت ) ساکھی اضافہ ۔

Credit facilities : (n) ( تجارت ) ادھار سہولیات ۔

Credit monetization : (n) ( تجارت ) قرض بہ صورت زر ۔

Credit note : (n) ( معاشیات ) کریڈٹ نوٹ ۔

Credit rating : (n) ( تجارت ) قرض کی شرح بندی ۔

Credit-sale : (n) ( تجارت ) ادھار بکری ۔

Credit-squeeze : (n) ( تجارت ) قرض کی روک ۔

Creditable : (a) مستحسن ؛ پسندیدہ ؛ لائق تعریف ۔

Creditableness : (n) قابل یقین ہونا ؛ معتبریت ؛ ثقاہت ؛ صداقت ۔

Creditably : (adv) خوبی سے ؛ مستحسن طور پر ؛ لائق تعریف طور پر ۔

Creditor : (n) (۱) قرض خواہ ؛ لین دار ؛ ساہو کار ؛ (معاشیات) قرض دینے والا ۔ (۲) (مخفف Cr.) کھاتے میں وصولی یا جمع خانہ ( دائیں طرف سے ) ۔

Bond creditor : ( تجارت ) بانڈ لین دار ۔

Fully secured creditor : ( تجارت ) کلی محفوظ لین دار ۔

Preferential creditor : ( تجارت ) ما قبل ترجیحی لین دار ۔

Creditress : (n) قرض خواہ ( عورت ) ۔

Credo : (n) [ L.] (۱) عقیدہ ؛ ایمان ( خاص کر وہ مسیحی عقائد جو نیکائیا کی مجلس نے لازمی قرار دیئے تھے ۔ (۲) عقائد نیکائیا کا بھجن ۔

Credulity : (n) [ L."credulitas"] سریع الاعتقادی ؛ زود اعتقادی ؛ سادہ لوحی ۔

Credulous : (a) سریع الاعتقاد ؛ خوش اعتقاد ؛ بھولا ؛ سیدھا سادہ ؛ ضعیف الاعتقاد ۔

Credulously : (adv) سریع الاعتقادی سے ؛ بھولے پن سے ؛ سادہ لوحی سے ۔

Credulousness : (n) سریع الاعتقادی ؛ خوش اعتقادی ؛ زود اعتقادی ؛ سادہ لوحی ؛ بھولا پن ۔

Cree : (v) [ F."crever"] (۱) ابال کر نرم کرنا ؛ جوش دے کر نرم کرنا یا ہونا ۔ (۲) کوٹ کر نرم کرنا ۔

Creed : (a) [ as prec.] نرم کیا ہوا یا بنایا ہوا ۔

Creed : (n) [ L."credo"] (۱) عقائد یا ارکان دین مسیحی ( خاص کر چار رسولوں یا نیکانیائی مجلس کے فیصلے کے مطابق ) ۔ (۲) عقائد ؛ مذہب ؛ مسلک ؛ معتقد ( مذہبی نیز غیر مذہبی ) ۔

Creedal : (a) عقائد سے متعلق ؛ مسلک سے متعلق ۔

Creedless : (a) لا مذہب ؛ لا مسلک ۔

Creedlessness : (n) لا مذہبیت ؛ لا مسلکیت ۔

Creek : (n) [ ME."crike"] (۱) کھاڑی ؛ ساق یا شاخ دریا ؛ آب درا ۔ (۲) گودی ؛ چھوٹی بندرگاہ ؛ ( امریکا اور نو آبادیوں میں ) معاون دریا ۔ (۳) جوف جبال ؛ (پہاڑوں کے درمیان کا) تنگ میدان ؛ پہاڑی کھانچہ ۔ (٤) پر پیچ راستہ ؛ دور افتادہ گوشہ ۔

Creekward : (a) کھاڑی کی طرف ۔

Creeky : (a) کھاڑی سے بھرا ؛ آب درا سے بھرا ۔

Creel : (n) [ L."craticulum"] (۱) مچھلی جھاب ؛ ماھی گیری ٹوکرا ۔ (۲) مچھلی ، جھینگا وغیرہ کو پکڑنے کا جال ۔

In a creel : عارضی انحراف کی حالت میں ۔

To coup the creels : صدمہ پہنچانا یابرداشت کرنا ۔

Creel : (n) [ same as prec.] ڈھانچہ ؛ تاگا دینے والا ۔

Creeler : (n) خالی ریل کو بدلنے والا ( آدمی ) ۔

Creep : (v) [OTeut."kreupan"] (۱) رینگنا ؛ پیٹ کے بل چلنا ؛ جوں کی چال چلنا ؛ آھستہ ، بلا آواز یا دبے پاؤں چلنا ۔ (۲) گھس پیٹھ کرنا ؛ ( مقام یا معاملے میں ) گھسنا ۔ (۳) (بری طرح ) تیر کرنا ؛ ( ذات ) بسر کرنا یا چلنا (کاموں کا) ۔ (٤) بیل چڑھنا ( درختوں دیواروں پر) ؛ ( بحری ) کانٹا گھسٹتے چلنا ۔ (٥) گھن ہونا ۔ (٦) سرسری ہونا ؛ سنسنی ہونا ۔ (۷) ( دھات کے ریل وغیرہ کا ) آگے بڑھنا ( دباؤ ، پھیلاؤ یا سکڑن کی وجہ سے ) ۔

Creep : (n) (۱) رینگنا ۔ (۲) گھن اور خوف (عام محاورے میں اکثر جمع بولتے ھیں ) ۔ (۳) ( ریل کے پشتے کی ) محراب ؛ کمان ۔ (٤) ( جھاڑیوں میں ) گثھا ؛ موکھا ؛ آمد و رفت کی جگہ ؛ گھر گھس ۔ (٥) احاطہ میں جانوروں کے آنے جانے کا راستہ یا ڈگر ( جس سے صرف چھوٹے بچےنکل سکتےھیں ) ۔ (٦) چور ؛ بھید لینے والا ؛ نا پسندیدہ شخص ۔ (۷) کان کی زمین کابتدریج اٹھنا ( کوئلہ کان کا ) ۔

Flesh creep : جسم میں سنسنی پڑ جانا ؛ چیونٹیاں سی چلنا ؛ ( خوف یاطیش کے موقع پر) جھرجھری ۔

Creep-hole : (n) موکھا ؛ گھس ۔

Creeper : (n) (۱) بیل ؛ لت ۔ (۲) کانٹا ؛ (پانی یا کنویں میں سے چیزیں نکالنے کا آلہ) ۔ (۳) آھستہ ؛ رینگنے والا ؛ بلا آواز یا دبے پاؤں چلنے والا ۔ (٤) چھوٹی چڑیا ؛ رینگنے والے جانور ۔ (٥) (جوتے کا) میخ لگا ھوا تلا پھسلن سے بچنے کےلئے ۔ (٦) تین پاؤں والی لوھے کی کڑاھی ۔ (۷) ( جمع میں ) ایک قسم کا پتہ یا آویزہ جو مکان کے درو دیوار پر بطور آرائش بناتے ھیں ۔ (۸) بچوں کا ایک لباس ۔ (۹) اناج کو چکی میں لے جانے کا آلہ ۔

Creepie : (n) (۱) تین پایہ والی نیچی تپائی ۔ (۲) ایک قسم کا چھوٹا مرغ ۔

Creeping : (n) (۱) رینگنا ؛ دبے پاؤں چلنا ۔ (۲) سنسنی ؛ سرسری ؛ چھرچھری ۔ (۳) ( کنیڈا میں ) ھرن کا پیچھا کرنا ۔ (٤) (نباتیات ) غلطان ۔

Creeping-hole : (n) دیکھو Creep-hole

Creeping inflation : (n) رینگتا پھیلاؤ زر ۔

Creeping sheet : (n) تومنے والی مشین کا پیش بند ۔

Creeping socialism : (n) رینگتا سوشلزم ۔

Creepingly : (adv) رینگتے ہوئے ۔

Creepmouse : (n) ڈرپوک ؛ شرمگیں ؛ لجانا ۔

Creepy : (a) (۱) رینگنے والا ؛ رینگتا ہوا ۔ (۲) (بدن میں ) سنسنی ڈالنے والا ؛ سنسنی پڑا ۔ (۳) سنسنی خیز ۔

Creepy-crawly : (n) رینگتا ۔

Creese / Crease / Kris : (n) [ Malay."kiris","kris","kres"] دیکھو Crease

Creese/Crease/Kris : (v) جمبیا سے مارنا ؛ خنجر گھونپنا ۔

Creesh / Creish : (n) [ L."crassa"] (۱) چربی ؛ روغن ۔ (۲) ضرب ۔

Creesh : (v) چربی لگانا ؛ روغن لگانا ۔

Creeshy : (a) چربی دار ؛ روغن دار ؛ چکنا ۔

Cremaillere : (n) [ Fr.] دمدے کی دندانے دار یا ٹیڑھی میڑھی شکل ۔

Cremaster : (n) [ Gr."kremaster"] (۱) ( تشریحات ) رشتہ منویہ کا وہ عضلہ جس کے ذریعہ خصیہ لٹکا رھتا ھے ۔ (۲) (حشریات) کسی حشر کے پھل روپ کی پیٹھ یا پیٹ کی نوک جو مکمل طور سے تبدیل ھو جاتی ھے ۔

Cremasteral : (a) رشتہ منویہ کے عضلات سے متعلق ۔

Cremate : (v) [ L."cremat"] جلانا ( خاص کر مردے کو ) ۔

Cremation : (n) داہ کرن ؛ میت سوزی ؛ لاش جلانا ۔

Cremation ground : (n) ( تاریخ ) شمشان ( مردہ جلانے کی جگہ ) ۔

Cremation urn : (n) ( تاریخ ) داہ کلش ( مردوں کی راکھ کا برتن ) ۔

Cremationist : (n) داہ کرمی ؛ میت سوز یا حامیء میت سوزی ۔

Cremator : (n) داہ کرمی ؛ میت کو جلانے والا ؛ بھٹی جس میں کوڑا کرکٹ جلایا جائے ۔

Crematoria : (a) لاش بھٹی کا یا اس سے متعلق ۔

Crematorium : (n) لاش بھٹی ؛ وہ جگہ جہاں مردے جلائے جاتے ھیں ۔

Crematory : (a) داہ کرن یا میت سوزی سے متعلق ۔

Crematory : (n) دیکھو Crematorium

Creme de menthe : (n) پودینے کی شراب ۔

Creme de la creme : (n) [ Fr.] عطر عطیر ؛ جوھر ؛ چیدہ ۔

Cremerie : (n) [ F.] دودھ مکھن وغیرہ کی چھوٹی دکان ۔

Cremocarp : (n) [ Gr."krema"+"karpos"] سونف وش ؛ ثمر پارہ ؛ خشک میوہ ( ایک قسم کا ) ۔

Cremona : (n) [ It.] کرمونا ؛ ( اطالیہ ) کی سانگی یا بیلا یعنی وائلین ۔

Cremona : (n) [ Corrupt.f.CROMORNE] ارگن باجے کا ایک پردہ ۔

Cremor : (n) [ L.] گاڑھا عرق ۔

Crena : (n) [ mod.L."crena"] (۱) ( نباتیات ) دندانہ دار ؛ کنگورہ ۔ (۲) (تشریحات ) سرین کا شگاف ۔ (۳) دندانہ دار دانت ۔ (٤) قحفی ھڈی کا وہ دندانہ جس کے ذریعہ وہ جڑی ھے ۔

Crenate : (n) [ CREN+-IC] کرینک ایسڈ ( crenic acid ) کا نمک ۔

Crenate : (a) [ mod.L."crenatus"] دندانہ دار ؛ دنتیلا ؛ کنگورہ دار ۔

Crenated : (a) (۱) دندانہ دار ؛ کنگورہ دار ۔ (۲) کرینک ایسڈ کے نمک کا ۔

Crenation : (n) (۱) دندانہ داری ؛ دنتیلا پن ۔
(۲) خون کے خلیوں کی سکڑی ہوئی حالت ۔

Crenato - : [ mod.L."crenatus"] واصلہ بمعنی دندانہ دار یا کنگورہ دار ۔

Crenature : (n) [ as prec.] ( نباتیات ) گول دانت یا کٹاؤ ( پتے کے کنار پر ) ۔

Crenel / Crenelle : (n) [ OF."crenel"] (۱) فصل کے کنگوروں میں روزن یا خالی جگہ ( بندوق چلانے کے لئے ) ؛ مورچہ ؛ کوہ ؛ مزغل ۔(۲) گول دانت یا کٹاؤ ( پتے کے کنار پر ) ۔

Crenellate / Crenelate : (v) [ F."creneler"] ( فصیل میں ) بندوق کے لئے روزن رکھنا ۔

Crenellation / Crenelation : (n) بندوق کے لئے روزن ؛ کنگورہ ؛ استحکام ۔

Crenic : (a) (In cremic Acid) [ Gr."krene"+-IC] ایک نامیاتی ترشہ ۔

Crenulate : (a) [ mod.L."crenulatus"] کنگور دار ۔

Crenulation : (n) کنگورك داری۔

Creole : (n) [ L."creare"] (لسانیات) کرے اول ؛ ویسٹ انڈیز کا ( حبشی یا فرنگی ) ؛ مولدنیز حیوانیات جو باهر سے آکر وهاں کے هوگئے هیں ۔

Creolian : (a) کریبولی ۔

Creolization : (n) ( لسانیات ) کریولانا ۔

Creolized language : (n) ( لسانیات ) کریولائی هوئی زبان ۔

Creophagous : (a) [ Gr."kreophagos"+-OUS ] گوشت خوار ۔

Creosol : (n) [ f.CREOS (OTE) + - OL ] ایک خوشبو دار کیمیاوی شے ؛ کریسول ۔

Creosote / Creasote / Kreosote : (n) [ Gr."kreo"- +sozin"]
دیکھو Creasote

Creosote : (v) روغن قطران میں لگا کر محفوظ کرنا ۔

Creosote-bush : (n) میکسیکو کی ایک جھاڑی ۔

Crepe : (n) [ L."crispa"] (۱) کریپ ( شکن دار ) ۔
(۲) ایک قسم کا کیک ۔

Crepe : (v) شکن دار بنانا ۔

Crepe de chine : (n) [ Fr.] کچے ریشم کا کریپ ۔

Crepe lisse : (n) غیر شکن دار کریپ ۔

Crepe rubber : (n) کریپ ربڑ جو جوتوں کے تلوں میں کام آتا هے ۔

Crepitaculum : (n) [ L.] ( حیوانیات ) چرخی ناگ ؛ (ثیثریا سانپ) کی کھڑکھڑاهٹ یا ثرثراهٹ ۔

Crepitant : (a) [ L."crepitantem"] (۱) چٹختا ؛ تھتکارتا هوا ۔
(۲) چٹخنے والا ( حشریات ) ۔

Crepitate : (v) [ L."crepitate-"] (۱) چٹخنا ؛ ( بھونروں کا ) تھتکارنا یا کلی مارنا ۔
(۲) پھیپھڑوں کی رگوں سے آواز نکالنا ۔(۳) ترترانا یا کھڑکھڑانا ۔

Crepitation : (n) (۱) چٹخنا ۔(۲) پھیپھڑوں کی آواز ( جو ڈاکٹر آلہ سے سنتے هیں ) ۔

Crepitus : (n) دیکھو Crepitation

Crepon : (n) [ F."crepe"] کریپ کا سا مگر اس سے مضبوط کپڑا ۔

Crept : (a) دیکھو Creep ؛ ( کوئلے کی کان ) بتدریج اٹھی هوئی ۔

Crepuscle : (n) دھندلکا ۔

Crepuscular : (a) [ L."crepusculum"] (۱) دھندلا ؛ نیم روشن (تاریخی زمانہ ) ؛ جھٹپٹا (صبح یا شام کا وقت ) ۔
(۲) جھٹپٹے میں نکلنے والا ۔

Crepusculous : (n) دھندلا ؛ نیم روشن ۔

Crepusculum : (n) ( L.] جھٹپٹا ؛ دھندلکا ۔

Crescendo : (n) [ It."crescere"] (۱) ( موسیقی ) چڑھتے سروں کا گانا ؛ (استعارتاً) صعود ؛ چڑھائی ؛ چوٹی کی طرف چڑھنا ؛ اوج صدا ۔(۲) تدریجی افزائش ؛ (لسانیات) صوت ارتقا ۔

Crescendo stress : (n) ( لسانیات ) صوت ارتقائی بل ۔

Crescent : (n) [ L."crescentem"] (۱) هلال : ( نیا یا آخری هفتے کا چاند ) ۔ (۲) قوس : نیم دائرہ ( خاص کر مکانات کی قوسی قطار ) ۔ (۳) ترکی سلاطین کے علم یا پھریرے کا نشان : هلال کا نشان : ( نقابت ) هلال کا نشان ۔ (٤) ( استعارتاً) دولت عثمانیہ یا ملت عثمانیہ ۔

Crescent : (a) ترقی پذیر : بڑھنے والا : چڑھتا : قوس نما : قوسی : هلالی ۔

Crescent blade : (n) ( تاریخ ) هلالی پھل : قوسی پھل ۔

Crescentade : (n) جہاد ۔

Crescented : (a) (۱) قوسی : هلالی : هلال نما ۔ (۲) هلالی نشان والا ۔

Crescentic : (a) هلالی : هلال نما ۔

Crescentic base : (n) ( تاریخ ) هلالی بنیاد ۔

Crescentiform : (a) دیکھو Crescentic

Crescive : (a) [ L."crescere" + -IVE ] بڑھنے والا ۔

Cresol/Cressol : (n) [ f.CREOS (OTE)+ - OL] ایک خوشبودار الکحل ۔

Cresolene : (n) کوئلے سے نکلی ہوئی کاربولک ایسڈ سے مشابہ ایک کیمیاوی شے ۔

Cress : (n) [ OE."cresse","cerse"] کاهو ۔

Cresset : (n) [ OF."craicet","craisset"] (۱) مشعل : قندیل : شمع دان : هانڈی ( خاص کر وہ جو آج کل بحری گوداموں میں روشنی کے لئے لگاتے هیں )۔ (۲) ایک قسم کا چولھا ۔

Cresson : (n) [ Fr.] کاهو رنگ : ایک قسم کا سبز رنگ ۔

Crest : (n) [ L."crista"] (۱) گچھا : چوٹی : چٹیا : گپھا ( پروں کا ) : تاج : کلغی ( جانوروں کی ) : کیسی : جھال ( پانی کی ) ۔ (۲) ایال : خط گردن ( حیوانات کا ) ۔ (۳) (تشریح) هڈی کا ابھار ۔ (٤) طغرا : توقیع ( جو ڈھال یا کاغذ پر ابھرواں بنایا جائے ) ۔ (٥) نقابت کا ایک نشان ۔ (٦) خود کا اوپری حصہ ۔ (۷) سرا : سر ۔ (۸) ( تعمیرات ) منڈیر۔ (۹) پہاڑ کی ماهی پشت ۔ (۱۰) ابھری ہوئی مگری (چھت کی) ۔ (۱۱) ( قلعہ بندی ) فصیل کی منڈیر ۔ (۱۲) موج کا جھاگ دار سرا : موج کی جھاگ دار چوٹی ۔ (۱۳) کسی چیز کا ابھرا ہوا حصہ ۔ (١٤) (طبیعیات ) فراز ۔

Royal crest : ( تاریخ ) شاهی نشان ۔

Crest : (v) کیس یا تاج لگانا : چوٹی یا گپھے کا کام دینا : چوٹی تک پہنچنا (پہاڑ یا موج کا ) : موجوں کا چوٹی بن جانا : ( پانی کی ) جھال هو جانا : تاج پہنانا : دھاری بنانا (تاج کے پروں کی طرح ) : (پرندوں کا) تاج اٹھانا ۔

Crest-fallen : (a) (۱) سرنگوں : افسردہ : دل شکستہ : شرمندہ : هارا پٹا ہوا ۔ (۲) (گھوڑے کا) ایال ایک طرف گرا ہوا ۔

Crest of sonority : ( لسانیات ) گونج کی انتہا ۔

Crest-tile : (n) چھت کی مگری کا خمیدہ کھپرا ۔

Crest-wreath : (n) ( نقابت ) ریشم کا هار یا پٹی جس سے تاج لگا رهتا هے ۔

Crested : (a) (۱) تاج دار : کلغی دار ۔ (۲) ( نقابت ) دوسرے رنگ کےتاج والا ۔ (۳) ابھرواں مگری والا یا سرے والا ۔

Crested ridge : (n) ( تاریخ ) دندانہ دار دھار ( پتھر کی ) ۔

Cresting : (n) (تعمیرات) دیوار یا چھت کی آرائشی مگری ۔

Crestless : (a) بے تاج : بے کلغی : بے کیس کا ۔

Cresyl / Cresssyl : (n) [ f.CRES - OL+ - YL] کریسول کا اساسی جزو مستقل ۔

Cresylate : (n) کریسائلك ایسڈ کا نمك ۔

Cresylic : (a) کریسول کا ۔

Cretaceo - : واصلہ بمعنی کھریا کی خاصیت کا ۔

Cretaceous : (a) [ L."cretaceus"] (۱) کھریا کی خاصیت کا : کھریا کا : گچی ۔ (۲) ( طبیعیات ) کھریا جیسا ۔

Cretaceously : (adv) بہ طور کھریا ۔

Cretic : (a) [ L."creticus"] بحر شعر کا وہ رکن جس میں ایك ، وتد ، اور ایك ، سبب ، هو ۔

**Cretification : (n)** کھریانا ۔

**Cretify : (v) [ L."creta"+ - FY.]** کھریانا ؛ چونے یا کھریا کے اجزا سے بھر دینا ۔

**Cretin : (n) [ L."christianum"]** کریٹن ؛ فاترالعقل ( خاص کر وہ جو اکثر الپ کی وادیوں میں پائے جاتے ہیں ) ۔

**Cretinism : (n)** موروثی فتور عقل ؛ مرض کریٹنی ؛ (نفسیات و تعلیمات) ایک پیدائشی مرض جس میں ذہنی اور جسمانی نشو و نما رک جاتی ہے ۔

**Cretinize : (v)** فاترالعقل بنانا ۔

**Cretinous : (a)** کریٹنی ؛ فاترالعقل ۔

**Cretion : (n) [ L."cretionem"]** (۱) (رومن قانون) قبول میراث کا اعلان ۔ (۲) قبول میراث کے اعلان کی مدت ۔

**Cretize : (v) [ Gr."kretizine"]** جھوٹ بولنا ۔

**Cretonne : (n) [ F."creton"]** ایک قسم کا گفش سوتی پھول دار کپڑا ۔

**Crevasse : (n) [ F."crevasse"]** دراڑ ( گلیسیر ) ؛ شگاف ۔

**Crevasse : (v)** دراڑ ڈالنا ؛ شگاف ڈالنا ۔

**Crevassing : (n)** دراڑ پڑنا ۔

**Crevice : (n) [ L."crepare"]** درز ؛ چھوٹا شگاف ۔

**Creviced : (a)** شگاف دار ۔

**Crew : (n) [ OF."creue"]** (۱) جہاز یا کشتی کے ( سارے ) ملاح ؛ جہازی ؛ مانجھی ؛ منجھیارے ۔ (۲) جماعت ؛ گروہ ؛ جرگہ ؛ جتھا ؛ گولی ؛ غول ۔

**Crew-cut : (n)** چھوٹے بالوں کا ایک طرز ۔

**Crewel : (n) [ ME."crule"]** (۱) کھرا ( ایک قسم کا موٹا تاگا جو کشیدہ کاری میں کام آتا ہے) ۔ (۲) کشیدہ کاری ؛ کڑھائی ؛ کھرے کا کام ۔

**Crewels : (n) [ F."ecrouelles"]** خنازیر ۔

**Crewel-work : (n)** کھرے کا کام ؛ کشیدہ کاری ؛ کڑھائی ۔

**Crib : (n) [ OE."crib (b)"]** (۱) ( سلاخ دار ) کھور ؛ کھولی ؛ ناند ؛ کنڈالی ۔ (۲) جھونپڑا ؛ کٹی ؛ چھپر ۔ (۳) پن گوڑا ؛ پالنا ؛ کھٹولا ( بچوں کا جس کے گرد کٹھرا لگا ہو) ۔ (٤) مچھلیاں پکڑنے کا ٹوکرا ؛ ماھی ٹوکرا ۔ (٥) نیو بھرت جو دیوار وغیرہ کی نیو میں رکھ دیا جاتا ہے ۔ (٦) (امریکا میں ) کوٹھی ؛ کھٹلا ( جوار، مکئی وغیرہ بھرنے کے لئے) ۔ (۷) (تاش میں ) ہار جیت کے پتے ؛ بھرتی کے پتے ۔ (۸) ( عام محاورہ ) سرقہ ( خاص کر امتحان کے طالب علموں کا) نیز ترجمہ یا خلاصہ جس کا استعمال طالب علموں کےلئےممنوع ہو) ۔ (۹) مکان ؛ گھر ؛ دکان ؛ (چوروں کی اصطلاح میں ) سیف ؛ الماری ۔ (۱۰) سونے کی جگہ ۔ (۱۱) (نمک سازی) نمک سکھانے کا ایک برتن ۔ (۱۲) بلیوں یا سلاخوں کا ایک ڈھانچہ جو سہارے کا کام کرتا ہے ۔ (۱۳) ( کان کنی ) چوبی فریم یا ڈھانچہ ۔ (۱٤) کندوں کا ایک ڈھانچہ جو ٹیم وغیرہ کے کام کے لئے پانی کے اندر دیا جاتا ہے ۔ (۱٥) تختوں کو جوڑ کر بنائی ہوئی کشتی ۔ (۱٦) کھانا (دوپہر کا ) ؛ لنچ ۔ (۱۷) قحبہ خانہ ۔ (۱۸) cribbage کا مخفف ۔ (۱۹) روک ؛ رکاوٹ ۔

**To crack a crib :** چوری کرنا ؛ نقب زنی کرنا ۔

**Crib : (v)** (۱) موندنا ؛ بھیڑنا ؛ ڈبے میں بند کرنا یا گھیرنا ۔ (۲) کنڈالی یا کھور بنانا ۔ (۳) چوری کرنا ؛ نقل اڑانا ( بلا اجازت ) ؛ سرقہ کرنا ۔ (٤) محدود کرنا ؛ کسی تنگ جگہ میں بند کر دینا ۔ (٥) روکنا ۔ (٦) پالنے میں لیٹنا ۔ (۷) لکڑی کے ڈھانچے سے سہارا دینا ۔ (۸) تختے جوڑ کر کشتی بنانا ۔ (۹) ( گھوڑوں کا ) توبڑا چبانا ۔ (۱۰) شکایت کرنا ۔

**Crib-biter : (n)** توبڑا چبانے والا گھوڑا ۔

**Crib-biting : (n)** توبڑا وغیرہ چبانا ( گھوڑوں کا ) اور زور زور سے سانس لینا ۔

**Cribbage : (n) [ CRIB + AGE]** تاش کا ایک کھیل ۔

**Cribbage-board : (n)** ( کھیل میں ) حساب رکھنے کی تختی ۔

**Cribbage-faced : (a)** سوراخ دار ۔

**Cribbing : (n)** (۱) توبڑا چبانا ۔ (۲) ڈھانچہ بنانے کی لکڑی ۔

**Cribrate : (a) [ L."cribrum"]** چھلنی کا سا ؛ سوراخ دار ۔

**Cribriform : (a) [ See prec.]** چھلنی کا سا ؛ غربال نما ؛ غربال شکل ۔

Cribrose : (a) [ L."cribrum"] چھلنی سا : سوراخ دار ۔

Cribwork : (n) لکڑی کی بلیوں کا ڈھانچہ ۔

Crick : (n) [ Echoic] اکڑن : اکڑا : جھٹکا ( گردن کے پٹھوں میں ) ۔

Crick : (n) دیکھو Creek

Crick : (v) ( گردن میں ) جھٹکا دینا : موڑنا : مروڑنا ۔

Crick : (v) اچانک تیز آواز نکالنا ۔

Crick-crack : (n) [ Echoic] مسلسل تیز آواز ۔

Cricket : (n) [ OF."criquet"] (۱) جھینگر : زنجیرا ۔ (۲) جھینگر کی آواز نکالنے والی کوئی چیز ۔ (۳) چھوٹا اور چست آدمی ۔

Cricket : (n) [ F."criquet"] (۱) کرکٹ : ( کھیل ) گیند بلا ( جس میں گیارہ گیارہ کھلاڑی کھیلتے ہیں ) ۔ (۲) شائستہ رویہ ۔

Not cricket بے قاعدہ یا بے انصافی کی بات ۔

Cricket : (n) [ Origin unknown] لکڑی کی نیچی تپائی ۔

Cricket : (v) کرکٹ کھیلنا ۔

Cricket-bird : (n) ایک گانے والی چڑیا ۔

Cricket-forg : (n) ایک قسم کا بینگ ۔

Cricket-teal : (n) ایک قسم کی چھوٹی بط ۔

Cricketer : (n) کرکٹ باز : کرکٹ کا کھلاڑی ۔

Crico- :[ Gr."krikos"] واصلہ بمعنی حلقوی : غضروف حلقوی ۔

Crico-thyroid : (a) ورقی اور حلقوی غضروف سے متعلق ۔

Cricoid : (n) [ L."cricoides"] حلقہ نما : چھلے جیسا : گلے کا کنٹھ ۔

Cricoid cartilage : (n) (لسانیات) ھجڑے کے حلقہ نما اعصاب ۔

Cricotomy : (n) حلقوی غضروف پر عمل جراحی ۔

Cried : (a) بلند آواز سے اعلان : علی الاعلان ۔

Crier : (n) (۱) چلانے والا : ڈھنڈورا پیٹنے والا ۔ (۲) نیلام کرنے والا ۔ (۳) خوانچہ والا ۔ پھیری والا ۔

Crikey : (int.) ( بازاری محاورہ ) کلمۂ حیرت و استعجاب ( ہائیں ! ارے ) ۔

Crile : (n) [ Du."kriel"] بونا ۔

Crim/Con : [ Abbrev.of"criminal conversation"] زنا کاری : حرام کاری : زنا ۔

Crime : (n) [ L."crimen"] جرم : گناہ : خلاف قانون فعل : خطا ( واجب التعزیر ) ۔

Companionate crime : ( سماجیات ) مشترک جرم ۔

Organised crime : ( سماجیات ) منظم جرم ۔

Crime index : (a) ( سماجیات ) اشاریۂ جرم ۔

Crime rate : ( سماجیات ) شرح جرم : جرم در ۔

Crimeful : (a) مجرمانہ : جرم سے بھرا ہوا : گناہ آلود ۔

Crimeless : (a) معصوم : بے گناہ : بے خطا ۔

Criminal : (n) مجرم : خاطی : ناجائز ( فعل ) : مجرمانہ ( فعل ) ۔

Born criminal : ( سماجیات ) پیدائشی مجرم ۔

Innocent criminal : ( سماجیات ) ناسمجھ مجرم ۔

Criminal argot : (n) ( سماجیات ) مجرموں کی گروھی بولی ۔

Criminal association : (n) ( سماجیات ) انجمن مجرمان : جرائم پیشہ لوگوں کی انجمن ۔

Criminal career : (n) ( سماجیات ) مجرمانہ زندگی ۔

Criminal conversation / connexion : (n) ( سماجیات ) مجرموں کی گفتگو ۔

Criminal gang : (n) ( سماجیات ) گروہ مجرمان : مجرموں کا دل ، گٹ ۔

Criminal intent : (n) ( سماجیات ) مجرمانہ ارادہ ۔

Criminal justice : (n) ( نفسیات ) تعزیری انصاف ۔

Criminal maturation : (n) مجرمانہ پختگی ۔

Criminal organisation : (n) (سماجیات) مجرموں کی تنظیم ۔

Criminal responsibility : (n) (سماجیات) مجرمانہ ذمہ داری ۔

Criminal tendency : (n) (سماجیات) مجرمانہ رجحان ۔

Criminalism : (n) خطا کاری : خطا کاری کا میلان ۔

Criminality : (n) مجرمیت : گناہ کاری : خطا کاری : معصیت ۔

Criminalist : (n) فوج داری قانون کا ماہر : جرمیات کا ماہر ۔

Criminally : (adv) بطور جرم : مجرمانہ طور پر ، فوج داری قانون کے مطابق ۔

Criminate : (v) [L."criminat-"] مجرم گرداننا : مطعون کرنا : قصور وار ٹھہرانا ، قابل ملامت سمجھنا ۔

Crimination : (n) مجرم گرداننا : مطعون کرنا : الزام دھی ۔

Criminative : (a) مجرم ٹھہرانے والا ۔

Criminator : (n) مجرم ٹھہرانے یا گرداننے والا : مطعون کرنے والا ۔

Criminatory : (a) دیکھو Criminative

Crimine / Criminy : (int.) " ارے " کلمہء استعجات ۔

Criminogenesis : (n) مبدء جرم : تکوین جرم ۔

Criminological : (a) جرم شناسی سے متعلق ۔

Criminologist : (n) جرم شناس ۔

Criminology : (n) علم جرائم : جرمیات : جرم شناسی ۔

Criminous : (a) [L."criminous"] مجرم ، جرم سے متعلق ۔

Criminously : (adv) مجرمانہ طور پر ۔

Criminousness : (n) مجرمیت ۔

Crimp : (n) [Origin unknown] فوجی دلال یا کارندہ (جو لوگوں کو بہلا پھسلا کر بھرتی کراتا ہے) (استعارتاً) ٹھگ : عیار : پھانسنے والا ۔

Crimp : (v) پھانسنا : لالچ دینا : جھانسا دینا : لگا لانا ۔

Crimp : (n) تاش کا ایک کھیل ۔

Crimp : (n) (۱) (جمع میں) گھونگروالا بال : گھونگر ۔ (۲) رکاوٹ ۔

Crimp : (a) (۱) شکن دار (بال وغیرہ) ۔ (۲) بُھر بُھرا ۔

Crimp : (v) [Du."krimpen"] (۱) چنٹ ڈالنا : شکن ڈالنا : چننا ۔ (۲) گودنا : کچوکے دینا (مچھلی کو تا کہ پکنے میں خستہ ہو جائے) ۔ (۳) سانچے یا شکنجے میں دبا کر بنانا (جیسے چمڑے کو دبا کر زین وغیرہ بنانا) ۔ (٤) رکاوٹ ڈالنا ۔

Crimpage : (n) دلالی (پیشہ) ۔

Crimper : (n) چنٹ ڈالنے والا : شکن ڈالنے والا : چین ڈالنے والا (آلہ) ۔

Crimple : (v) چین ڈالنا : شکن ڈالنا : چنٹ ڈالنا ۔

Crimpled : (a) شکن دار : چین دار ۔

Crimpness : (n) بھربھرا پن ۔

Crimson : (a) [Arab."qermazi"] (۱) قرمزی رنگ کا سا: ارغوانی ، گہرا سرخ رنگ جیسا ۔ (۲) (استعارتاً) خون جیسا ۔

Crimson : (v) (۱) قرمزی بنانا : سرخ رنگنا : سرخ کرنا ۔ (۲) سرخ ہو جانا (شرم سے) ۔

Crinate : (a) [L."crinalis"] بال دار : روئیں دار ۔

Crinated : (a) بال دار ۔

Crinatory : (a) Crinitory کی متبادل شکل ۔

Crine - : بل ۔

Crine : (v) [L."crinis"] سکڑنا ۔

Cringe : (v) [L."crinis"] جھکنا : دبکنا (خوشامد سے) : عاجزی، لجاجت یا تملق کرنا : چاپلوسی کرنا : چاپلوسانہ فروتنی کرنا ۔

Cringe : (n) لجاجت : تملق : کمینہ پن کی خوشامد : فروتنی ، کورنش ۔

Cringer : (n) خوشامدی : چاپلوس : جھکنے والا ۔

Cringing : (a) خوشامدانہ : چاپلوسانہ ۔

Cringingly : (adv) خوشامدانہ طور پر : چاپلوسی سے ۔

Cringingness : (n) چاپلوسی : لجاجت : خوشامد ۔

Cringle : (n) [ LG.origin.] (۱) ( جہاز ) حلقه (رسے کے سرے پر جس میں دوسری رسی ڈال کر گرہ دے سکیں ) ۔ (۲) شکن : چرس ۔

Cringle : (v) حلقه سے باندھنا ۔

Crini - : [ L."crinis"] واصله بمعنی بال ۔

Crinicultural : (a) بال کے نشو و نما سے متعلق ۔

Criniger : (n) ایک افریقی اور ایشیائی گانے والی چڑیا ۔

Crinigerous : (a) بال دار : مو دار ۔

Criniparous : (a) بال پیدا کرنے والا ۔

Crinid : (n) [ Gr."krinon"+ - ID] ( حیوانیات ) خارپشت کی ایک نوع ۔

Criniere : (n) [ F.] جنگلی گھوڑے کی گردن کی ذرہ ۔

Crinite : (a) [ L."crinitus"] ( نباتیات و حیوانیات ) پشم دار : روئیں یا بالوں والا : مو دار ۔

Crinite : (n) [ Gr."krinon"+ -ITE] متحجر خارپشت ۔

Crinkle : (n) بل ' چرس : شکن ۔

Crinkle : (v) [ OE."crincan"] (۱) بل دینا : چرس یا شکن ڈالنا ۔ (۲) سرسرانا ۔ (۳) (استعارتاً) مقصد سے پھر جانا ۔

Crinkle / crankle : (n) پرپیچ ۔

Crinkle / crankle : (a & adv) پیچ و خم کھاتے ہوئے ۔

Crinkly : (a) شکن دار : بل دار : لہر دار ۔

Crinkum / Crankum / Crincum / Crancum : (n) پیچیدہ : پیچ در پیچ : پُر پیچ ۔

Crinoid : (a) [ Gr."krinoides"] سوسن نما : صنف سوسنیا ( نباتیات کی ایک صنف ) ۔

Crinoidal : (a) سوسنوی : صنف سوسنیا کا ۔

Crinolette : (n) [ dim.of CRINOLINE] پشتی ( سائے کو ابھرا ہوا رکھنے کے لئے سہارے کی کوئی چیز ) ۔

Crinoline : (n) [ L."crinis"] (۱) گھوڑے کے بالوں کا گفش کپڑا جو سایہ کے استر کے کام آتا ہے ۔ (۲) گھیرے دار سایہ ۔ (۳) جالی ( جنگی جہازوں کی حفاظت کے لئے ) : جہاز زرہ ۔

Crio - : [ Gr."krio"] جزو ترکیبی بمعنی مینڈھا ۔

Crioceratite : (n) [ Gr."krios"L."ceras"] متحجر امونی ( سخت خول والے جانور کی ایک قسم جو زیر زمین پائی جاتی ہے ) ۔

Criosphinx : (n) مینڈھ سرا ابوالہول ۔

Cripple : (a) [ OE."crypel"] (۱) لنگڑا : لنج : لنگ ۔ (۲) مندلی ( دو رخی سیڑھی جس پر کھڑے ہو کر کھڑکیاں وغیرہ صاف کرتے ہیں ) ۔ (۳) ناقص ۔ (٤) دلدل ۔ (٥) ( عامیانہ ) چھ پنس ( سکہ ) ۔ (٦) موکھا ۔

Cripple : (v) لنگڑا کرنا : لنگڑا کر چلنا : ( استعارتاً ) کچلنا : بگاڑنا ' بے بس یا بے دست و پا کرنا : بیکار کرنا ۔

Cripple-gap : (n) موکھا ۔

Cripple- hole : (n) موکھا ۔

Cripple hood : (n) دیکھو Crippledom

Crippledom : (n) لنگڑا پن : لنجا پن : پا شکستگی ۔

Crippleness : (n) دیکھو Crippledom

Crippler : (n) لنگڑا کرنے والی ( خصوصاً بیماری ) ۔

Cripply : (adv) لنگڑا کر ' لنجا ہو کر : بے دست و پا ہو کر ۔

Crises / Crise : (n) [ L."crisis"] دیکھو Crisis

Crisis : (n) [ Gr."krisis"] بحران : نازک وقت : مہلکہ ' مرحلہ ' پیچیدگی : قضیہ : خطرناک موقع یا حالت (سیاسی یا تجارتی معاملات میں) ۔

Economic crisis : ( تجارت ) معاشی بحران ۔

Gold crisis : ( تجارت ) سونا بحران ۔

Industrial crisis : ( تجارت ) صنعتی بحران ۔

Monetary crisis : ( تجارت ) مالی بحران ۔

Trade crisis : ( تجارت ) تجارتی بحران ۔

Crisis theory : (a) ( تجارت ) نظریہء بحران ۔

Crisp : (a) [ L."crispus"] (۱) کرارا ؛ کرمرا ؛ بُھربُھرا ؛ خستہ ۔(۲) کھرا ؛ بے ریا ( طرز تعریر وغیرہ ) ۔(۳) تازگی بخش ( ھوا ) ۔ (٤) پیچیدہ ؛ خمیدہ ؛ گھونگریالے (بال ) ۔

Crisp : (n) (۱) سور کا کرکرا گوشت ۔ (۲) ( عامیانہ ) بینک نوٹ ۔

Crisp : (v) بل دینا ؛ لہریا بنانا ؛ گھونگر دار بنانا ؛ بھربھرا یا خستہ بنانا یا ھونا ؛ تہ کرنا ۔

Crispate : (a) [ L."crispatus"] ( نباتیات و حیوانیات ) شکن دار ؛ خمیدہ ؛ خم دار ؛ بل دار ۔

Crispation : (n) (۱) گھونگر دار ھونا؛ جھر جھری ؛ لہراھٹ ۔ (۲) کسی حصہ کی ھلکی سکڑن ۔

Crisper : (n) بھربھرا یا خستہ رکھنے والا ۔

Crispin : (n) [ after St. Crispin] موچی ؛ کفاش ۔

Crispiness : (n) کرکراپن ؛ بھربھرا پن ؛ خستگی ۔

Crisply : (adv) کھرے طور پر ۔

Crispness : (n) بھربھرا پن ؛ گھونگریلا پن ۔

Crispy : (a) کرارا ؛ بھربھرا ؛ خستہ ۔

Criss-cross : (n) (۱) آڑی ترچھی لکیروں یا لہروں کا جال، جالی ۔(۲) بچوں کا کھیل ۔

Criss-cross : (a) (۱) جالدار ؛ چڑچڑا ؛ متقاطع ۔(۲) آڑے ترچھے طریقے سے ۔

Criss - cross : (adv) مخالف طور پر ؛ مخالفانہ ؛ ایک دوسرے کا مخالف ۔

Criss-cross : (v) (۱) آڑا ترچھا چلنا یا چلانا ۔ (۲) جالدار کام بنانا ۔

Criss-cross painting : (n) ( تاریخ ) چلیپائی مصوری ۔

Criss-crosspattern : (n) (تاریخ ) چلیپائی نمونہ ۔

Crissal : (a) [ mod.L."crissalis"] (۱) دم کے نیچے کے حصے سے متعلق ۔(۲) دم کے نیچے کے رنگین پیروں والا ۔

Crissum : (n) [ mod.L."crissare"] چڑیوں کے دم کے نیچے کا حصہ ؛ دم کے نیچے کا رواں یا پر ۔

Cristate : (a) [ L."cristatus"] ( حیوانیات و نباتیات ) گچھے دار ؛ کیس والا ؛ کلغی یا طرہ دار ۔

Cristated : (a) گچھے دار ؛ کیس دار ؛ کلغی یا طرہ دار ۔

Criterion : (n) [ Gr."kriterion"] کسوٹی ؛ اصول ؛ جانچ کا اصول ؛ معیار ( تنقید یا رائے زنی کا ) ۔

Crith : (n) [ Gr."krithe"] معیاری دباؤ یا حرارت پر ایک لٹر ھائیڈروجن کا وزن ۔

Crithomancy : (n) [ Gr."krithe+mantia"] ایک قسم کی فال زنی یا پیش گوئی ۔

Critic :(n) [Gr."critikos"] نقاد ؛ (ادبی) رائے زن ؛ نکتہ چیں ؛ معترض ؛ کتابی عبارتوں کا نقاد ۔

Critic : (a) (۱) عیب جو ؛ حرف گیر ؛ عیب بین ؛ خوردہ گیر ۔(۲) تنقیدی ؛ باریک بیں ۔

Critical : (a) (۱) تنقیدی ؛ مبصرانہ ؛ معترضانہ ؛ سخن سنجانہ ۔ (۲) دقیقہ رس ؛ باریک بیں ۔ (۳) نازک ؛ اندیشہ ناک ؛ پرخطر ؛ فیصلہ کن ؛ ناگزیر ۔(٤) ( ریاضی و طبیعیات ) فاصل ؛ تغیر نما ( زاویہ وغیرہ ) ۔(٥) (حیوانیات و نباتیات ) مشابہ ۔

Critical angle : (n) زاویہ فاصل؛ انقلابی زاویہ (طبیعیات) ۔

Critical constant : (n) ( طبیعیات ) نازکی مستقلہ ؛ فاصل مستقلہ ؛ انقلابی مستقلہ ۔

Critical equilibrium : (n) ( طبیعیات ) نازکی توازن ؛ انقلابی توازن ۔

Critical function : (n) ( ریاضی ) فاصل تفاعل ۔

Critical judgement : (n) تنقیدی رائے ؛ تنقیدی مادہ ۔

Critical point : (n) ( طبیعیات ) فاصل نقطہ ؛ انقلابی نقطہ ۔

Critical population : (n) ( تجارت ) آبادی کا نازک موڑ ۔

Critical pressure : (n) ( طبیعیات ) انقلابی داب ( دباؤ ) ۔

Critical ratio : (n) ( تاریخ ) نسبت فاصل ۔

Critical region : (n) ( ریاضی ) خطۂ رو ۔

Critical realism : (n) ( سماجیات ) انتقادی حقیقت پسندی ۔

Critical temperature : (n) ( طبیعیات ) انقلابی تاپ ( درجۂ حرارت ) ؛ فاصل حرارت ۔

Critical value : (n) ( ریاضی ) فاصل قیمت ۔

Critical velocity : (n) ( طبیعیات ) فاصل رفتار ؛ انقلابی رفتار ۔

Critical volume : (n) ( طبیعیات ) انقلابی حجم ۔

Critically : (adv) (۱) ٹھیک ٹھیک ؛ عمدہ طور پر ۔ (۲) خطرناک طور پر ۔

Criticalness : (n) نزاکت ؛ اندیشہ ناکی ۔

Criticaster : (n) [ CRITIC+ASTER] ( اسم تحقیر ) نقادچی ؛ تنقیدچی ۔

Criticism : (n) (۱) تبصرہ ؛ نقد ؛ تنقیدی مضمون ؛ نکتہ چینی ؛ انتقاد ؛ مو شگافی ۔ (۲) کانٹ کا تنقیدی فلسفہ ۔

Textual criticism : تنقیدی متن ؛ تحقیق عبارات ( خاص کر تورات و انجیل کی ) ۔

The higher criticism : تنقید معنوی ؛ تنقید عالی ( جو محض لفظی بحث سے بالا تر ہو ) ۔

Criticize /-ise : (v) تنقید یا تبصرہ کرنا ؛ عیب نکالنا ؛ خردہ گیری کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ۔

Criticizable : (n) قابل تنقید ۔

Criticizer : (n) نکتہ چیں ؛ عیب جو ؛ خردہ گیر ۔

Critico - : [ Gr."kritiko"] ترکیبی جزو بمعنی ناقدانہ ۔

Critique : (n) تبصرہ ؛ تنقید ؛ تقریظ ؛ فن نقد ؛ فن تنقید ؛ تنقیدی تحقیق ۔

Critique : (v) تنقید یا تبصرہ لکھنا ۔

Crittur /-er : (n) [ alter. of CREATURE] جانور (خصوصاً پالتو) ۔

Crizzle : (v) [ Origin unknown] (۱) کھردرا ہو جانا ( سطح پر ) ۔ (۲) کھردرا بنانا ۔

Cro : (n) [ It."cro"] خوں بہا ۔

Croak : (n) [ See next] ٹر ٹر ( مینڈک کی ) ٹراہٹ ؛ کائیں کائیں ؛ غائیں غائیں ۔

Croak : (v) [ Echoic] (۱)ٹر ٹر ، کائیں کائیں یا گھوں گھوں کرنا ؛ بڑ بڑانا ؛ بری آواز نکالنا ۔ (۲) ( عامیانہ محاورہ ) مرنا ؛ جان سے گزر جانا ؛ جان بحق تسلیم ہو جانا ۔ (۳) بری فال نکالنا ؛ مصیبت کے شگون نکالنا ؛ بلاؤں کی پیش گوئی کرنا ۔

Croaker : (n) (۱) ٹرٹرانے والا ( خصوصاً مینڈک ) ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۳) کل جبھا ؛ بد فالی کرنے والا ۔ (٤) (عامیانہ) ڈاکٹر ۔

Croakery : ٹائیں ٹائیں ؛ ٹر ٹر ۔

Croakily : (adv) ٹر ٹراتے ہوئے ؛ ٹر ٹر کرتے ہوئے ۔

Croaky : (a) مڑ مڑ کرنے یا ٹرانے والا ۔

Croat : (n) [ f.Serbo-Croation Hrvat.] کروآتیا (علاقہ یوگوسلاویہ ) کا باشندہ ۔

Croc : (n) [ Origin unknown] کانٹا ؛ آنکڑا ۔

Croceate : (a) زعفرانی ؛ کیسری ؛ زعفرانی رنگ ۔

Croche : (n) [ F."croche"] ہرن کے سینگ کے اوپر کی گھنڈی ۔

Crochet : (v) [ F. dim. of "croche","croc"] (۱) کروشیا سے کاڑھنا یا بننا ۔ (۲) کروشیا کاری کرنا ۔

Crochet : (n) سوزن کاری ؛ کروشیا کاری ؛ موزہ یا شال بننا ۔

Crocheteur : (n) [ F."crochet"] حمال ؛ باربر ۔

Crociary : (n) [ mid.L."crociarius"] اسقف کا عصا بردار ۔

Crocidolite : (n) [ Gr."krokis+lithos"] نیلا اس بستس ؛ ایک قسم کی زرد ریشہ دار دھات (جس سے زیورات وغیرہ بناتے ہیں ) ۔

Crocin : (n) [ L."crocus"] ایک قسم کا لال رنگ کا سفوف ۔

Crock : (n) [ OE."croc (c)"] (۱) مٹی کا برتن ؛ کوزہ ۔ (۲) ( عام محاورہ ) دھات کا برتن ۔ (۳) چینی ٹھیکرا، گملے کا روزن بند ۔

Crock : (n) [ Etymology uncertain] گرد : پھلیا ۔

Crock : (n) [ ME."crok"] (۱) تھکا ھارا / واماندہ گھوڑا : ( اسکاچستان میں ) بوڑھی بھیڑ ۔ (۲) نالائق یا ناکارہ شخص ۔

Crock : (v) (۱) فلزی یا مٹی کے برتن میں رکھنا ۔ (۲) گندہ کرنا ۔

Crock (Crock up) : (n) تھک جانا : رہ جانا ۔

Crockery : (n) سفالیہ : مٹی یا چینی کا برتن : ظروف گلی ۔

Crockery-ware : (n) دیکھو Crockery

Crocket : (n) [ AF."croket / croquet"] (۱) ( تعمیرات ) ایک قسم کا پتا یا آویزہ جو بطور آرائش مکان کے در و دیوار پر بناتے ھیں : کروکیٹ : اوپر کو اٹھے ھوئے بیل بوٹے جو عمودی یا ڈھلوان سطح پر ھوں ( تاریخ ) ۔ (۲) ھرن کے سینگ کے اوپر کی گھنڈی ۔ (۳) آویزہ دار ۔

Crocketing : (n) مکان کے در و دیوار پر آرائشی پتے یا آویزے کا کام ۔

Crocky : (a) تھکا ھوا : وا ماندہ ۔

Crocodile : (n) [ Gr."krokodilos"] (۱) گھڑیال : مگرمچھ : نہنگ ( خاص کر دریائے نیل کا ) ۔ (۲) ( عام محاورہ ) زنانہ مدرسے کی دو دو لڑکیوں کا لمبی قطار میں مل کر چلنا ۔ (۳) مگرمچھ کی طرح آنسو بہانے والا ۔ (٤) (منطق) قدیم سوفسطائیت کا نام ۔

Crocodilian : (a) (۱) نہنگانہ : مگرمچھ کا ۔ (۲) بے خلوص ۔

Crocoite : (n) [ Gr."krokois"] سیسہ کا کروکیٹ ۔

Croconate : (n) [ See CROCONIC] ایک ترشہ کا نمک ۔

Croconic=croconicacid : (a) [ L."crocus+-on+-IC] ایک بے بو ترش مادہ جو زرد بلور یا سفوف کی شکل میں پایا جاتا ھے ۔

Crocus : (n) [ Gr."krokos"] کرکم : ایک قسم کا سفوف ( صیقل کے لئے ) : جلا : آھنی قلعہ ۔

Crocus : (n) [ Origin unknown] موٹا بوریا : پلاس ۔

Crocus : (n) [ Alter.of croaker (doctor) ] اناڑی ڈاکٹر ۔

Crocused : (a) کرکم سے آراستہ ۔

Croesus : (n) [ Gr."kroisos"] قارون ۔

Croft : (n) [ OE."croft"] باڑا : گھیر : چھوٹا کھیت ۔

Croft : (v) ( کپڑوں ) کو گھاس پر ڈال کر سکھانا ( سفید کرنے کے لئے ) ۔

Croft : (v) مشترک کاشتکاری کرنا ۔

Crofter : (n) شریک کاشتکار : شکمی پٹہ دار ۔

Crofting : (n) (۱) زراعتی : زراعت کی ھوئی زمین ۔ (۲) شریک کاشتکاری : شکمی پٹہ داری ۔

Croissant : (n) ھلال نما روٹی ۔

Cromagnon art : (n) [ f. "Cro-magnon"] ( تاریخ ) کرومیگون فن ( کرویالون نسل کا فن جس کے آثار فرانس میں ملے ھیں ) ۔

Crome / Cromb : (n) [ WG."kramba"] کانٹا : آنکڑا : آنکس ۔

Crome / Cromb : (v) آنکڑے سے پکڑنا یا کھینچنا ۔

Cromer : ( تاریخ ) کرومر ( وہ پتھر کے اوزار جو کرومر میں ملے ) ۔

Cromer bed industry : (n) (تاریخ) کرومر تلہٹی کی صنعت ۔

Cromlech : (n) [ Welsh."crom"] ( زمانہ ما قبل تاریخ کا ) کھڑے پتھروں پر آڑے پتھروں کا گھیرا : کھڑی چٹانوں کا حلقہ ۔

Cromorne : (n) [ Ger."krummhorn"] ارگن گھنڈی : ارگن باجے کا ایک پردہ ۔

Cromwellian : (a) (۲) کروم ویلی : کروموںل کےزمانے کے فرنیچر کی ایک طرز یا اس سے متعلق ۔ (۲) کروموںل کا طرفدار یا حامی ۔

Crone : (n) [ Vulg.L."cronia"] (۱) بڑھیا : ڈھڈو ۔ (۲) بوڑھی بھیڑ ۔ (۳) بوڑھا : بوڑھا معذور مرد ۔

Cronian =Cronian sea : (n) [ Gr."kronios"] شمالی منجمد سمندر ۔

Cronk : (n) [ Echoic] کوے کی کائیں کائیں ۔

Cronk : (a) [ MHG."kranc"] (۱) مریض ۔ (۲) بے ایمان ؛ دھوکا باز ؛ فریبی ۔

Crony : (a) [ Gr."chronio"] لنگوٹیا ( یار ) ؛ گہرا دوست ؛ سہیلی ؛ بہنیلی ۔

Crony : (v) یار غار ہونا ۔

Cronyism : (n) دوست پروری ۔

Crood / Croud : (v) [ Echoic] کبوتر یا فاختہ کی آواز نکالنا ؛ غٹرغوں کرنا ۔

Croodle : (v) [ Etym.not known] چمٹنا ؛ سمٹنا ؛ جھکنا ؛ دبکنا ۔

Croodle : (v) غٹر غوں کرنا ؛ کبوتر کی طرح بولنا ۔

Crook : (n) [ ON."krokr"] (۱) آنکس ؛ آنکڑا ؛ ترسول ( پادری کا ) ۔ (۲) موڑ ؛ خم ؛ بانک ( نیز ہر خمیدہ شے ) ۔ (۳) ( عام ) بدمعاش ۔ (٤) گوشہ ۔

By hook or by crook : جائز ناجائز طریقے سے ۔

Crook in one's lot : مصیبت ؛ آزمائش ۔

On the crook : ( عامیانہ محاورہ ) بدمعاشی، بد دیانتی یا فریب سے ۔

Crook : (a) خمیدہ ؛ بے ایمان ۔

Crook : (v) (۱) مڑنا ؛ کج یا خم ہونا ، موڑنا ۔ (۲) دھوکا دینا ۔ (۳) کورنش بجا لانا ۔

Crook-back (ed) : (a) کوزہ پشت ؛ خمیدہ کمر ؛ کبڑا ۔

Crooked : (a) (۱) مڑا ہوا ؛ خم دار ؛ بل کھایا ہوا ؛ تیڑھا بنگا ۔ (۲) کوزہ پشت ؛ خمیدہ کمر ؛ کبڑا ؛ بنگا ؛ بے ڈول ۔ (۳) (استعارتاً) غیر متدین ؛ کھوٹا ؛ فریب آمیز ؛ چال باز ۔ (٤) چلیپائی ؛ چلیپا دار ؛ مڑے دستے کی ( لکڑی ) ۔

Crookedly : (adv) خمیدہ طور پر ؛ فریب کاری سے ۔

Crookedness : (n) خمیدگی ؛ فریب آمیزی ؛ بے ایمانی ؛ چالبازی ۔

Croon : (v) [ f. L.G.] گنگنانا ؛ منہ ہی منہ میں بولنا یا گانا ؛ شکوہ یا گلہ کرنا ؛ مسلسل دھیمی آواز نکالنا ۔

Croon : (n) گنگناہٹ ؛ گن گن ؛ زمزمہ ۔

Crooner : (n) (۱) گنگنانے والا ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۳) دھیمی آواز میں گانے والا ۔

Crop : (n) [ OE."crop"] (۱) پوٹا ؛ حوصلہ ( پرندوں کا ) ۔ (۲) دستہ ، سرا کوڑے کا ۔ (۳) فصل ؛ پیداوار ( خاص کر غلے کی ) کاشت ؛ فصل کی کل پیدا وار ۔ (٤) مسلم رنگی ہوئی کھال ۔ (٥) ( بالوں کی ) وضع ؛ تراش ( خاص کر خشخشی بال ) (٦) خاص خاص مقام کے گوشت کا ٹکڑا ۔ (۷) حلق ؛ معدہ ۔ (۸) سالانہ پیداوار ( کسی مخصوص جگہ کی ) ۔ (۹) (صاف کرنے کے بعد ) بہترین خام دھات ۔ (۱۰) مجموعہ ۔

Bumper crop : ( تجارت ) وافر فصل ۔

Cash crop : ( تجارت ) تجارتی فصل ۔

Hunting crop : بید جس کے سرے پر چمڑے کی جیب لگی ہوتی ہے ۔

In / under / out of crop : کھیت زیر کاشت یا خارج از کاشت ۔

Mixed crop : ( تجارت ) ملی جلی فصل ۔

Neck and crop : یک قلم ؛ پورا کا پورا ، جسمانی طور پر ۔

The crop : کسی مخصوص غلے کی سالانہ مجموعی پیداوار ۔

Crop : (v) (۱) کترنا ؛ کاٹنا ؛ چھانٹنا (درختوں کا) ؛ قلم کرنا ؛ تراشنا ؛ پودوں کے سرے چر جانا (جانوروں کا) ۔ (۲) بونا ؛ تخم پاشی کرنا ؛ کھیتی کرنا ؛ کھیت یا پودا لگانا ، پود لگانا ؛ کھیتی اگنا یا ہونا ۔ (۳) فصل کاٹنا ۔ (٤) پیداوار ہونا ۔ (٥) ( خلاف توقع ) آ دھمکنا ؛ آ پہنچنا ۔ (٦) (معدنیات ) ( طبقوں کا ) ابھرنا ؛ نکلنا ۔

Crop competition : (n) ( تجارت ) فصلوں کا مقابلہ ۔

Crop-eared : (a) گوش بریدہ ؛ کن کٹا ؛ خشخشی بالوں والا ۔

Crop-forth : اوپر (بیرونے زمین ) آجانا؛ ظہور کرنا

Crop-full : (n) بھرا ہوا ( پیٹ ) ۔

Crop Insurance : (n) ( تجارت ) فصل بیمہ ۔

Crop loan society : ( تجارت ) فصل پر قرض دینے والی انجمن ۔

Crop out : (v) نمو دار ہونا ؛ ظاہر ہونا ۔

Crop ratio : (n) ( تجارت ) فصل تناسب ۔

Crop sharing : (n) ( تجارت ) فصل کا ساجھی دار ۔

Crop-sick : (a) بد ہضمی کا شکار (زیادہ کھانے پینے سے) ۔

Crop statistics : (n) ( تجارت ) فصل کی شماریات ۔

Crop-up : (v) دیکھو Crop-forth

Cropper : (n) پر پوٹا ؛ بڑے پوٹے والا کبوتر ۔

Cropper : (n) (۱) کاٹنے، کترنے یا بونے والا ( شخص یا آلہ ) ۔ (۲) پیداوار دینے والا درخت ۔

Cropper : (n) (۱) گرنا ( گھوڑے وغیرہ سے ) ۔ (۲) ناگہانی ناکامیابی ۔

Croppy : (a) خشخشی بالوں والا ؛ مو بریدہ ؛ ( تاریخ )آئرستان کے مو بریدہ باغی جو انقلاب فرانس کے حامی تھے ۔

Croquet : (n) [ North Fr."croquet"] ایک قسم کا کھیل ؛ کردکی ؛ چوب بازی ۔

Croquet : (v) گیند ہٹانا ؛ ( حریف کی ) کمان میں گیند پہنچانا ۔

Croquette : (n) [ F."croquer"] کوفتے ؛ گولی کے کباب ( چاول ؛ آلو یا گوشت وغیرہ ) ۔

Crore : (n) [ Skr."kroti"] کروڑ ؛ سولاکھ ۔

Crosier / Crozier : (n) [ MF."crossier"] (۱) عصائے اسقف ؛ ترسول ۔ (۲) اسقف کا صلیب بردار ۔ (۳) اسقف کی صلیب ۔

Crosiered : (a) صلیب بردار ؛ عصا بردار ۔

Cross : (n) [ L."crucem"] (۱) سولی ؛ پھانسی ؛ چلیپا ؛ صلیب ( بالعموم چوپارہ ) ؛ خاص کر وہ سولی جس پر حضرت عیسیٰ مصلوب ہوئے تھے ۔ (۲) صلیب کا نشان ( جو ہاتھ کے اشارے سے عیسائی برکت کے خیال سے ہوا ، ماتھے یا سینے پر بناتے ہیں ) ۔ (۳) ترسول ؛ عصائے صلیبی (جس کے سر پر صلیب کی شکل ہو ) ۔ (٤) آزمائش ؛ ابتلا ؛ زحمت ؛ کوفت ؛ مشقت ۔ (٥) مسیحی مذہب ۔ (٦) یادگاری نشان ؛ عمارت وغیرہ بشکل صلیب ؛ صلیب نما چیز ؛ شکل یا نشان ۔ (۷) دو نسلوں کی آمیزش ؛ پیوند ؛ جوڑ ؛ دوغلا ؛ دو نسلا (جانور) ۔ (۸) آمیزش ؛ میل ( دو چیزوں کا ) ؛ بین بین یعنی دو مختلف چیزوں کی خصوصیات کا جامع ۔ (۹) ( عامیانہ ) فریب ؛ دغا؛ ٹھگائی ۔ (۱۰) کفارہ ۔ (۱۱) امین پیمائش کا آلہ ۔ (۱۲) (نقابت) صلیب کا نشان ۔ (۱۳) (تاریخ آئرستان ) کلیسائی زمین ؛ (حیوانیات) پار؛ عرض ۔

Cross and (or) pile : سرا یا پشت ؛ سکہ ۔

Fiery cross : خونی صلیب ( اسکاچستان میں لوگوں کو اشتعال دلانے یا جہاد پر ابھارنے کی مقررہ علامت ) ۔

On the cross : بے ایمانی سے ۔

Southern cross : کواکب جنوبی ؛ تاروں کے جھمکے کا نام ۔

Victoria / Grand cross : اعلیٰ رتبہ کا تمغہ ۔

Cross : (v) (۱) چلیپا بنانا ( تلوار وغیرہ کا ) ؛ صلیب بنانا ( بلاؤں سے محفوظ رہنے کے لئے ) ۔ (۲) قلم کھینچنا ؛ کاٹنا بنا دینا ؛ کاٹ دینا ؛ قلم زد کر دینا ؛ مٹا دینا ۔ (۳) لکھی عبارت پر لکھنا (خط کی) (٤) پار ہونا ؛ اترنا ؛ عبور کرنا ؛ طے کرنا (راستے، دریا وغیرہ کو ) ؛ پار اتارنا ؛ پار کرانا یا لے جانا ۔ (٥) سوار ہو جانا ۔ (٦) گزر جانا ایک دوسرے کے پاس سے) ؛ ملاقی یا دو چار ہو کر نکل جانا ؛ راستے میں ملنا ۔ (۷) جفت کرنا ( دو نسلوں کا ) ؛ پیوند لگانا یا ملانا ؛ دوغلا بنانا ۔ (۸) دشواری پیدا کرنا ؛ حائل ہونا ( انسان یا منصوبے وغیرہ کی راہ میں ) ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ تردید کرنا ۔ (۹) ہونا ؛ خیال آنا ؛ سوجھنا ۔ (۱۰) بادبان کو مستول میں باندھنا ۔

To cross a cheque : چیک کے اوپر دو متوازی خط کھینچ کر ان کے بیچ میں CO لکھ دینا ۔

To croos a person's palm / hand : رشوت دینا ۔

To cross fortune-teller's hand with : کسی کے ھاتھ میں دھرنا ( روپیہ وغیرہ ) ؛ دینا ۔

To cross one's mind : خیال گزرنا ؛ دل میں آنا ؛ سوجھنا ۔

To cross swords : جھگڑا کرنا ۔

To cross the path of : ملاقی ، دو چار یا مڈبھیڑ ھونا ؛ راستہ کاٹنا ۔

To cross the floor : مخالف پارٹی کے حق میں ووٹ دینا ۔

Two persons' letters cross : دو شخصوں کے خطوط کا جو ایک دوسرے کے نام ھوں ایک ھی وقت راستے میں ھونا ۔

Cross : (a) (۱) آڑا ؛ ترچھا ؛ اریب ۔ (۲) قطع کناں ؛ متقاطع ؛ ایک دوسرے کو کاٹتے ھوئے ۔ (۳) متضاد ؛ معارض ؛ مخالف ۔ (٤) ( عام محاورہ) چڑ چڑا ؛ تنک مزاج ؛ ترش رو ۔ (٥) (عامیانہ محاورہ) بد دیانت ؛ فریب کی کمائی ۔ (٦) دوغلا ؛ دو نسلا ۔ (۷) متقابل ۔

Cross : (prep.) across کا مخفف ۔

Cross - : واصلہ ۔

Cross-action : (n) ( قانون ) دعوائے متقابل ۔

Cross-axle : (n) (۱) مخالف بیرم سے کام کرنے والا دھرا ۔ (۲) گھمیا سے زاویہ قائمہ بناتا ھوا دھرا ۔

Cross-banded : (a) لکڑی کی پتلی تہ جس کی دھاریاں مخالف سمت میں ھوں ۔

Cross-bar : (n) (۱) خط عرضی ؛ چوب عرضی ؛ چوب افقی ۔ (۲) دروازے کی افقی لکڑی ؛ (تاریخ) عرض پٹی ؛ عرض لکیر ؛ چوب عرض ۔

Cross-bar : (v) چوب عرضی لگانا ؛ دروازے پر افقی لکڑی لگانا ۔

Cross-bar shot : (n) گولہ یا گولی جس کے دونوں طرف نکلے ھوئے حصے ھوتے ھیں ۔

Cross-beak : (n) پرندوں کی وہ قسم جس کی چونچ کے سرے اوپر نیچے نکلتے ھیں ؛ مصلب المنقار ؛ مرغ منقار صلیبی ۔

Cross-beam : (n) افقی شہتیر ؛ ( تاریخ ) عرض شہتیر ۔

Cross-bearer : (n) (۱) صلیب بردار ۔ (۲) افقی سلاخوں کا ڈھانچہ ۔

Cross-bearings : (n) ( جہاز رانی ) دو یا دو سے زیادہ نقطوں کا پتا لگا کر جہاز کا مقام متعین کرنا ( قطب نما کے ذریعے ) ۔

Cross-bedding : (n) ( ارضیات ) چھوٹی آڑی تہیں ۔

Cross-belt : (n) کارتوس وغیرہ کی دوھری آڑی پیٹی ۔

Cross-belted : (a) کارتوس کی آڑی پیٹی پہنے ھوئے یا لگائے ھوئے ۔

Cross-bench : (n) غیر جانب داروں کی نشست ( دار الامرا میں ) ۔

Cross-bill : (n) دیکھو Cross-beak

Cross-bill : (n) (۱) دعوائے متقابل ۔ (۲) متقابل ھنڈی ۔

Cross-birth : (n) وہ ولادت جس میں جنین رحم میں عرضی حالت میں رھتا ھے ۔

Cross-bit /Cross-bond/ =Cross-piece : (n) چلیپائی چوڑائی ۔

Cross-bones : (n) سر کی شکل اور اس کے نیچے دو آڑی ھڈیاں ( خطرے یا موت کی علامت ) ۔

Cross-bow : (n) ایک قسم کی کمان جس میں تیر یا پتھر رکھ کر پھینکتے ھیں ۔

Cross-bowman : (n) Cross-bow سے لیس آدمی ؛ Cross-bow سے مسلح آدمی ۔

Cross-bred : (a) دوغلا ؛ دو نسلا ؛ حرامی ۔

Cross-breed : (n) دوغلا ؛ دو نسلا ؛ حرامی ۔

Cross-breed : (v) دو مختلف نوع یا نسل کے درختوں یا جانوروں کا پیوند لگانا ۔

Cross-bun : (n) صلیب بنی ھوئی روٹی ۔

Cross-buttock : (a) اڑنگا ؛ کولھے کا داؤں ۔

Cross-buttock : (v) کولھے پر لاد کر پھینکنا ۔

Cross-channel : (n) انگلستان یا دوسرے خلیج کے اس کنارے یا پار کا ۔

Cross-classification : (n) ( تجارت ) مقاطع تقسیم ۔

Cross-corelation : (n) ( ریاضی و شماریات ) صلیبی هم رشتگی ۔

Cross-country : (n) جنگل یا میدان کے اس پار کا ۔

Cross-course : (n) ( معدنیات ) بے معدن شگاف جو معدن دار شگاف کو قطع کرتے هیں ۔

Cross-crosslet : (n) (۱) وہ صلیبی نشان جس کے هر کنارے کے نزدیک صلیب بنی رهتی هے ۔ (۲) صلیبچی ۔

Cross-cut : (n) (۱)آڑی کاٹ ؛ پاس کا راستہ ؛ آڑ تك راستہ ۔ (۲) پہیے دار کھڑاون ( اسکیٹنگ کی ایك قسم) یا چك پھیری ۔ (۳) (معدنیات) آڑی کاٹ ۔ (٤) رقص کا قدم ۔

Cross-cut : (a) (۱) آڑا کاٹنے والا ۔ (۲) آڑا کٹا هوا ۔

Cross-cut : (v) آڑا کاٹنا ۔

Cross-division : (n) مختلف طبقے کے لوگوں کا مجموعہ ۔

Cross-education : (n) ( نفسیات و تعلیمات ) انتقال تربیت ۔

Cross-elasticity : (n) ( تجارت ) مقاطع لوچ ۔

Cross-entry : (n) ( بہی کھاتا ) تحویل یا انتقال رقوم ؛ ( دوسرے کھاتے میں ) جمع و خرچ کی مدات میں ایك رقم کا اندراج ۔

Cross-examination : (n) جرح ۔

Cross-examine : (v) جرح کرنا ؛ پھیر پھار کے پوچھنا ؛ عدالت میں سوال در سوال کرنا ۔

Cross-examiner : (n) جرح کرنے والا ۔

Cross-examining : (n) جرح ۔

Cross-eye : (n) احول ۔

Cross-eyed : (a) احول ؛ بھینگا ۔

Cross-fertilize : (v) دو مختلف نوع یا نسلوں کے درختوں کا پیوند لگانا ۔

Cross-fertilization : (n) دو مختلف نوع یا نسلوں کے درختوں کی پیوند کاری ؛ مخلوط ازدواجی ؛ (حیوانیات) پار باروری ۔

Cross-file : (n) دو رخی محدب ریتنی ۔

Cross-finger : (v) ( آلہ موسیقی ) بے ترتیب بجانا ۔

Cross-fire : (n) دو رخی باڑھ یا گولہ اندازی ؛ سوالات یا لوگوں کی بوچھار ۔

Cross-fish : (n) ستارہ ماهی ؛ ایك قسم کی مچھلی جس کے پانچ یا زیادہ بازو ستارے کی شکل کے نکلے هوتے هیں ۔

Cross-flower : (n) ایك قسم کا پودا جس کے چرنے سے، کہتے هیں، گائے کا دودھ بڑھ جاتا هے ۔

Cross-fox : (n) لومڑی کی ایك قسم ۔

Cross-frog : (n) لوهے کا نالی دار ٹکڑا جو ریل کی پٹری میں اس جگہ لگا هوتا هے جہاں پٹریاں ایك دوسرے کو زاویہ قائمہ پر کاٹتی هیں ۔

Cross-grain : (n) (۱) دانہ در دانہ ۔ (۲) ( لکڑی کی بناوٹ میں ) الٹا ریشہ ۔

Cross-grained : (a) (۱) کھردری ؛ بے قاعدہ یا الٹے ریشے کی لکڑی ۔ (۲) اوندھی کھوپڑی کا ؛ سرپھرا ؛ خود سر ؛ ضدی ؛ بدخو ؛ متمرد ۔

Cross-grainedness : (n) سرپھرا پن ۔

Cross-guard : (n) تلوار کے قبضے کا افقی حصہ ۔

Cross-hatch : (v) چوخانے بنانا ؛ چلیپا کاٹنا یا کندہ کرنا ۔

Cross-hatched : (n) ( تاریخ ) آڑی جالی ؛ شطرنجی جالی ۔

Cross-hatching : (n) چوخانے بنانا ۔

Cross-head : (n) (۱) اخبار وغیرہ کے مضامین کی وہ سرخیاں جو مضمون کے هر پارے کے شروع میں دی جاتی هیں ۔ (۲) بھاپ سے چلنے والے انجن کے فشار گز کے سرے کی سلاخ ۔

Cross-headed : (a) صلیب نما سر والا ۔

Cross-jack / Crojack : (n) مربع بادبان ۔

Cross-key / Crossekey : (n) چلیپائی کنجیاں جو بطور نشان استعمال هوتی هیں ۔

Cross-legged : (a) چار زانو ؛ آلتی پالتی مارے ہوئے ؛ ٹانگ پر ٹانگ رکھے ہوئے ۔

Cross-light : (n) (۱) روشنی پر روشنی ؛ جوابی یا مقابل کی روشنی ۔ (۲) (استعارتاً) کسی مضمون کی توضیح دوسرے پہلو سے کرنا ۔

Cross-loop : (n) قلعے کا صلیب نما سوراخ ( آزادی سے تیر اندازی کے لئے ) ۔

Cross-multiplication : (n) ایک کسر کے شمار کنندہ کو دوسرے کسر کے نسب نما سے ضرب دینا ؛ ( طبیعیات ) کراس ضرب ۔

Cross-over : (n) (۱) آڑے ڈیزائن کا کپڑا ۔ (۲) آڑی چھپائی ۔ (۳) عورتوں کی ایک شال جو سینے پر چلیپائی شکل بنا کر اوڑھتی ہیں ۔ (٤) دو متوازی ریلوے لائن کے بیچ میں آڑی لائن ۔ (٥) رقص میں ہم رقص کا تبادلہ ۔

Cross-patch : (n) بد مزاج ؛ بد خو ۔

Cross-pawl : (n) (جہاز سازی) عارضی چوبی سہارا ۔

Cross-picketing : (n) ( تجارت ) جوابی مزاحمت ؛ جوابی پکٹنگ ۔

Cross-piece : (n) افقی خط یا افقی سلاخ یا کوئی چیز ۔

Cross-plough : (v) پہلی ریگھاریوں کو قطع کرتے ہوئے ہل چلانا ۔

Cross-point : (n) دو اصلی نقطوں کے درمیان کا نقطہ ۔

Cross-pollination : (n) ایک پھول کے سر بقچہ کے زر گل کو دوسرے پھول کے سر بقچہ میں فطری یا مصنوعی طریقے منتقل کرنا ؛ زیر بارگی ؛ پیوند زنی ۔

Cross-purpose : (n) (۱) مختلف یا متضاد مقاصد ۔ (۲) ایک قسم کا کھیل ؛ انمل بازی ۔

To be at cross purpose : (۱) ایک ہی مقصد کے لئے دو یا زیادہ اشخاص کا مختلف منصوبے سوچنا ۔ (۲) باہمی غلط فہمی ہو جانا ۔

Cross-question : (n) (۱) جرح ؛ جرح الجرح ۔ (۲) انمل بازی ۔

Cross-question : (v) جرح کرنا ؛ جرح الجرح کرنا ۔

Cross-quarters : (n) ( تعمیرات ) آرائشی صلیب نما پھول ۔

Cross-ratio : (n) غیر متناسب نسبت ۔

Cross-reading : (n) ( اخبار وغیرہ کا ) کالموں کا لحاظ کئے بغیر پڑھنا ۔

Cross-reference : (n) باہمی حوالہ ؛ اندرونی حوالہ یا نشان ؛ ( لسانیات ) داخلی حوالہ ۔

Cross-remainder : (n) سہم الارث ۔

Cross-road : (n) چوراہا ؛ چار سو ؛ چوپڑ کی سڑک ؛ کاٹنے والی سڑک ( جو ایک دوسرے کو کاٹتی ہے ) ۔

Cross-road : (a) چوراہے سے گزرنے والا ۔

Cross-ruff : (n) ترپ لگانا ؛ کھیل میں وہ موقع جب دونوں ساتھی مختلف رنگوں پر ترپ لگائیں ۔

Cross-sea : (n) متلاطم سمندر ۔

Cross-section : (n) (۱) اندر منظر ؛ اندرونی منظر کی تصویر ۔ (۲) اصلی نمونہ ؛ ( طبیعیات ) عرضی تراش ؛ (حیوانیات) عرضی تراش ۔

Cross-spall / Cross-spale : (n) دیکھو Cross-pawl

Cross-springer : (n) ( تعمیرات ) چھت کے محراب کی آڑی ڈاٹ ۔

Cross-staff : (n) (۱) صلیب دار عصائے اسقف ۔ (۲) امین پیمانش کا ایک آلہ ۔

Cross-stitch : (n) ( کشیدہ کاری ) کاڑھنے میں چوپارے کے ٹانکے یا زنجیر ۔

Cross-stich : (v) چوپارے کے ٹانکے یا زنجیرہ بنانا یا لگانا ۔

Cross-stone : (n) ( معدنیات ) چلیپائی ترتیب والا پتھر ۔

Cross-talk : (n) (۲) ( ٹیلیفون ) مزاحم آواز جو ٹیلیفون پر سنی جاتی ہے ۔ (۲) حاضر جوابی ۔

Cross-tining : (n) متقاطع طور پر سراون پھیرنا ۔

Cross-total : (n) ( ریاضی ) آڑا جوڑ ۔

Cross-tree : (n) ( جہاز رانی ) مستول کے سرے پر کی صلیب نما لکڑیاں ؛ چوب ( ڈنڈے جو دوسرے مستول کو سنبھالنے کے لئے ہوتے ہیں ) ۔

Cross-trench : (n) ( تاریخ ) آڑی خندق ۔

Cross-valve : (n) چلیپائی نلکی یا پاشپ کا کھل مندن ۔

Cross-validation : (n) ( نفسیات و تعلیمات ) توثیق مکرر ۔

Cross-vault : (n) متقاطع محرابوں سے بنی ہوئی چھت ۔

Cross-vine : (n) ایک امریکی بیل جس کی شاخیں چلیپائی شکل کی ہوتی ہیں ۔

Cross-way : (n) دیکھو Cross-road

Cross-webbing : (n) زین کی نشست کو مضبوط کرنے کا نواڑ ۔

Cross-wire : (n) متقاطع تار خصوصاً خوردبین وغیرہ کا : ( طبیعیات ) کراس تار : کراس وائر ۔

Crosse : (n) [ OF."croce"] کیلروس کھیل کا بلا ۔

Crossed : (a) صلیب بنایا ہوا : کاٹا ہوا ۔

Crosser : (n) (۱) کاٹنے والا : نوکدار چاقو ۔ (۲) عبور کرنے والا : گزرنے والا ۔

Crossette : (n) [ F.dim.of"croce"] ( تعمیرات ) بر آمدگی : دروازہ یا کھڑکی کے کنارے میں نکلا ہوا حصہ ۔

Crossindex : (n) اندرونی حوالہ یا اشاریہ میں درج کرنا ۔

Crossing : (n) (۱) چوراہا : چوپڑ : دو راستوں کے ایک دوسرے کو قطع کرنے کی جگہ ۔ (۲) دو نسلا : دوغلا ۔ (۳) مخالفت یا رکاوٹ پیدا کرنے والا، خصوصاً بے ایمانی سے ۔

Crossing-sweeper : (n) چوپڑ کا جاروب کش ۔

Crosslet : (n) [ Anglo-F."croiselette"] چھوٹی صلیب : صلیبچی ۔

Crossleted : (a) صلیبچی دار ۔

Crossly : (adv) ترچھے طور پر : آڑے طور پر : مخلصانہ ۔

Crossness : (n) چڑچڑاپن : تنک مزاجی : ترش روئی ۔

Crossopterygian / Crossopterygious : (a) [ Gr."krossos"+ "pterygion"] مچھلی کی ایک قسم سے متعلق ۔

Crosswise : (adv) چلیپا دار : مثل صلیب : چلیپا کے انداز پر ۔

Crossword : (n) لفظی معموں کا نقشہ ۔

Crosswort : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Crostarie : (n) [ Gael."cross-aridath"] آتشی صلیب : خونی صلیب ( اسکاچستان میں لوگوں کو اشتعال دلانے یا جہاد پر ابھارنے کی ایک مقررہ علامت ) ۔

Crotal : (n) [ L."crotalum"] ایک قسم کا چوبی جھانجھ جو قدیم رقصوں میں استعمال ہوتا تھا ۔

Crotalid : (n) [ mod.L."crotalidae"] ابو جرس یا تیزی سانپ نما ( Rattlenake ) : چکی ناگ کی ایک قسم ۔

Crotaliform : (a) چکی ناگ سے مشابہ ۔

Crotalin : (n) ( کیمیا ) چکی ناگ کا زہر ۔

Crotline : (a) دیکھو Crotalid

Crotaloid : (a) چکی ناگ سے مشابہ ۔

Crotalum : (n) [ Gr."krotalon"] دیکھو Crotal

Crotalus : (n) [ mod.L."See prce.] چکی ناگ کی ایک قسم ۔

Crotaphic : (a) [ Gr."krotaphos"] ( تشریحات ) کنپٹی سے متعلق ۔

Crotaphite : (a) کنپٹی کا ۔

Crotaphitic : (a) کنپٹی کا ۔

Crotch : (n) [ Var.of CRUTCH] (۱) دو شاخہ لکڑی جو سہارے کے لئے استعمال کی جاتی ہے ۔ (۲) (جہاز رانی) مختلف قسم کی قینچیاں، اڑواڑیں ۔ (۳) دو شاخہ درخت یا شاخ ۔ (٤) انسانی جسم کا وہ حصہ جہاں سے پاؤں شروع ہوتا ہے ۔ (٥) کُشتی کا ایک دور ۔

Crotch : (v) (۱) دو شاخہ لکڑی کا سہارا دینا ۔ (۲) جوڑنا ۔

Crotched : (a) دو شاخہ ۔

Crotchet : (n) [ F."crochet"] (۱) موسیقی : چوتھائی سر کی علامت ۔ (۲) للك، ترنگ ۔ (۳) آنکڑا : کانٹا ۔ (٤) کروشیا ، کشیدہ کاری کا کانٹا ۔ (٥) من کی موج : غیر معقول طرز، طریقہ، چال یا حیلہ ۔ (٦) کانٹا نما آلہ یا ابھار یا عضو ۔

Crotchet : (v) آرائشی پتے یا آویزے سے مرصع کرنا ۔

Crotcheteer : (n) (۱) ترنگیا ؛ موجی ۔ (۲) غیر معقول خیالات یا نظریہ والا ۔

Crotchetiness : (n) موجی پن ؛ نرالا پن ؛ انوکھا پن ؛ بد مزاجی ۔

Crotchety : (a) موجی ؛ نرالا ؛ انوکھا ؛ بد مزاج ۔

Croton : (n) [ Gr."kroton"] پودوں کی ایک جنس ؛ کروٹن ؛ اس کی ایک نوع جمال گوٹا ہے، جس کا تیل تیز مسہل ہے ۔

Croton bug : (n) تل چٹ کی ایک قسم ۔

Croton oil : (n) جمال گوٹے کا تیل جو تیز مسہل ہے ۔

Crotonaldehyde : (n) ( کیمیا ) کروٹن ایل ڈی ہائڈ ۔

Crotonate : (n) کروٹونک ترشے کا نمک ۔

Crotonylene : (n) ایک ہائڈ رو کاربن ۔

Crottels : (n) [ dim.of F."crote / crotte"] خرگوش مینگنی ( فضلہ ) ۔

Crottle : (n) [ Gael."crotal"] کائی نما نبات جو رنگ کی طرح استعمال ہوتا ہے ۔

Crouch : (n) [ See next] دبنا ؛ لجاجت کرنا ۔

Crouch : (v) [ OF."crochir"] دبنا ؛ دبکنا ؛ لجاجت کرنا ؛ جھکنا ۔

Crouchant : (a) [ F.] دبا ہوا ؛ جھکا ہوا ۔

Crouchback : (n) کُبڑا ۔

Croucher : (n) لجاجت کرنے والا ؛ جھکنے والا ۔

Crouch-ware : (n) ایک قسم کے مٹی کے ظروف ۔

Croup / Croupe : [ F."croupe"] (۱) گھوڑے کا پچھلا حصہ ؛ پٹھا ( خاص کر گھوڑے کا ) ۔ (۲) زین کا پچھلا حصہ ۔

Croup : (n) (۱) التہاب یا ورم جس سے بچوں کو کھانسی ہو جاتی ہے ؛ خناق ۔ (۲) ( ایک حلقی آواز جو بالکل ( غ ) کے مشابہ ہوتی ہے ۔

Croup : (v) (۱) بھاری آواز سے چیخنا یا کھانسنا ۔ (۲) ( غ ) کا حلقی تلفظ کرنا ۔

Croupade : (n) [ F."croupe"] گھوڑے کا اگلے پاؤں کو موڑ کر کھڑا ہونا ۔

Croupal : (a) ( گھوڑے کے ) پٹھے سے متعلق ؛ التہاب یا ورم حلق میں مبتلا ۔

Croupe : (n) [F.] (۱) کفل اسپ ۔ (۲) پہاڑ کی گول چوٹی ۔ (۳) دیکھو Croupade

Croupier : (n) [F."croupier"] (۱) محاسب قمارخانہ ؛ جواریوں کا خزانچی جو میز کے ایک سرے پر بیٹھا رہتا ہے ؛ نال لینے والا ۔ (۲) نائب صدر ( پبلک ڈنر میں ) ۔

Croupon : (n) بے دباغی کیا ہوا گائے کا چمڑا ۔

Croupous : (a) دیکھو Croupal

Crouse : (a) [ MLG."kruse"] زندہ دل ؛ خوش ؛ گستاخ ۔

Crousely : (adv) زندہ دلی سے ؛ خوشی کے ساتھ ؛ گستاخانہ ۔

Crout : (n) [ See sour-crout ] سینکی یا تلی ہوئی روٹی کا ٹکڑا ۔

Crouton : (n) [ F."crouton"] سینکی یا تلی ہوئی روٹی کے چھوٹے ٹکڑے جو شوربا وغیرہ میں ڈالتے ہیں ۔

Crow : (n) [ OE."crawe"] دیکھو Craw

As the crow flies : ناک کی سیدھ ؛ بہ خط مستقیم ۔

To have a crow to pluck / Pull or pick with anyone : جھگڑا یا حجت نکالنا ؛ عیب جوئی کا بہانہ ڈھونڈنا ۔

White crow : سفید کوا ( یعنی نادرالوجود ) ۔

Crow : (n) (۱) مرغ کی بانگ یا کُکڑوں کوں ۔ (۲) بچے کی غوں غوں یا کلکاری ۔ (۳) فاتحانہ چیخ ؛ خوشی کی چیخ ۔

Crow : (n) [ DU."croos"] کسی جانور کی ماساریقا ( جھلی کی ایک تہ جو آنت کے کسی حصہ کو معدے کے بیرونی حصہ سے ملحق کرتی ہے ) ۔

Crow : (v) (۱) مرغ کا (زور سے) کڑ کڑانا ؛ (بچے کا) غوں غوں کرنا، کلکاری مارنا ۔ (۲) ظفرمند ہونا ۔ (۳) شیخی بگھارنا ۔

To crow over : ظفر مند ہونا ؛ فخر کرنا ۔

Crow-bar : (n) سابر ؛ سبل ۔

Crow-bill / Crow's bill : (n) چمٹا ؛ آنکڑا (گولیا وغیرہ نکالنے کے لئے) ۔

Crow-black bird : (n) ایک قسم کی چڑیا ۔

Crow-coal : (n) ناقص کوئلے کی تہ ۔

Crow-flower : (n) ایک قسم کا پیالہ نما پھول والا پودا ۔

Crow garlic : (n) جنگلی لہسن یا پیاز ۔

Crow Indian(s) : (تاریخ) کروانڈین (امریکی آدی باسیوں کی ذات) ۔

Crow-quill / Crowquill : (n) لوہے کے قلم کی بہت مہین زبان یا پتی ۔

Crow-silk : (n) صدف البحر یا کائی کی ایک قسم ۔

Crow-step : (n) دیکھو Corbie-step

Crow-stone : (n) (۱) ایک متحجر صدف ۔ (۲) ایک قسم کا بھربھرا پتھر ۔ (۳) ایک تکونی دیوار کا بالائی پتھر ۔

Crow-toe / Crow-toes : (n) جنگلی سنبل کی ایک قسم ۔

Crow's foot / Crow's-foot : (n) (۱) شکن (بیرونی گوشۂ چشم کی جھریاں) ۔ (۲) گوکھرو (ملٹری) ۔ (۳) کشیدہ کاری کا ایک تین کونیا نقشہ ؛ (میکانکی) قلاب ۔

Crow's nest / Crow's-nest : (n) کشتی کا دیدبان ۔

Crowberry : (n) [prob.tr.Ger."krahenbeere"] ایک چھوٹی جھاڑی کا پھل ۔

Crowd : (n) [OE."crudan"] (۱) بھیڑ ؛ انبوہ ؛ ازدحام ؛ جمگھٹا ؛ جمع غفیر ۔ (۲) ڈھیر ؛ کثرت (چیزوں کی) ۔

Action crowd : (سماجیات) تشدد آمیز بھیڑ ؛ بر افروختہ بھیڑ ۔

Casual crowd : (سماجیات) ناگہانی بھیڑ ؛ اتفاقی بھیڑ ۔

Conventionalised crowd : رواج پسند اجتماع، بھیڑ ۔

The crowd : عوام الناس ؛ جمہور ؛ خلقت ؛ (عام محاورہ) مجمع ؛ ساتھ والے ؛ ٹکڑی ؛ ٹولی ؛ گروہ ۔

Crowd : (v) (۱) بھیڑ بھاڑ ہونا ؛ ازدحام ہونا ؛ بھر جانا ؛ ٹھس جانا ؛ دھنسے پڑنا ۔ (۲) (بحری) بڑھے چلنا ؛ تیز بڑھنا (جہازوں یا ملاحوں کا) ؛ زیادہ تعداد میں بادبان پھیلانا ۔ (۳) نزدیک ہونا یا بھیڑ لگانا ۔ (٤) ٹھونسنا ؛ بھر دینا ۔

To crowd out : باہر ہو جانا ؛ باہر کردینا ؛ رہ جانا (بھیڑ کی وجہ سے) ۔

To crowd sail : (بحری) پال یا بادبان کھولنا (غیر معمولی تعداد میں) ۔

Crowd mind : (n) (نفسیات و تعلیمات) ذہنی انبوہ ۔

Crowd of sail : (n) (بحری) بہت سے بادبان ۔

Crowder : (n) سارنگی بجانے والا ۔

Crowder : (n) بھیڑلگانے والا ؛ ازدحام ہونے والا ؛ گھسنے والا ؛ نزدیک آنیوالا ؛ ہاتھ کی بنی ہوئی اینٹ کو ٹھیکے پر لادنے والا مزدور ۔

Crowdie / Crowdy : (n) [Origin unknown] دلیا ۔

Crowfoot : (n) (۱) پودوں کی بعض قسمیں خاص کر مزوا یا تلسی ۔ (۲) (بحری) رسوں یا الگنیوں کا چار خانہ ۔ (۳) گوکھرو (لوہے کے کانٹے جو دشمن کے رستے میں بچھاتے ہیں) ۔ (٤) (کان کنی) ایک دندانہ دار آلہ جس سے ٹوٹی ہوئی سلاخیں غاروں سے نکالتے ہیں ۔

Crown : (n) [Gr."korone"] (۱) سہرا ؛ تاج ؛ مکٹ ؛ سرپیچ (پھولوں کا جو فتح و کامیابی کی علامت ہو) ۔ (۲) تاج شاہی ؛ دیہیم ؛ افسر ؛ اکلیل ۔ (۳) (استعارتاً) بادشاہ یا ملکہ ؛ بادشاہی ؛ شاہی اقتدار ۔ (٤) تاج نما زیور (مختلف قسم کے) ۔ (۵) ایک انگریزی سکہ (پانچ شلنگ) ؛ بعض اور ملکوں کے سکے خاص کر کرونی (آسٹریلیا) ۔

(٦) چوٹی ؛ سرا یعنی چند یا نیز پورا سر ؛ کھوپڑی ۔ (٧) ( عمارت ) گلمبر ؛ گولا (چھت یا محراب کا) ۔ (٨) تراشے ہوئے ہیرے کی چوٹی ۔ (٩) چندوا (ٹوپی کا) ۔ (١٠) کاغذ کی ناپ ( "١٥x"٢٠ ) ۔ (١١) دانت کا وہ حصہ جو مسوڑھے سے باہر ہوتا ہے ۔ (١٢)(جراحی) ترپان ( چھوٹا آرا ) کا کنارا ۔ (١٣) درخت یا جھاڑی کا اوپری پتہ دار حصہ ؛ بیچ کا اوپری چپٹا حصہ ۔ (١٤) ( گھوڑے کے ) سم کا بالائی حصہ ( جہاں سے چمڑا شروع ہوتا ہے ) ۔ (١٥) لنگر کی ساق جہاں سے بازو نکلتے ہیں ۔ (١٦) (استعارتاً) اوج ؛ حد ۔

Crown of the causeway : سڑک کا مرکزی اور نمایاں حصہ ۔

Crown of the root : تنے اور جڑ کی میل ۔

No cross , No crown : ( ضرب المثل ) سچی کامیابی کے لئے جانفشانی شرط ہے ۔

Crown : (v) (١) تاج پہنانا ؛ تخت نشین کرنا ؛ تاج پوشی کرنا ۔ (٢) ( استعارتاً ) سرفراز کرنا ؛ بخشنا ؛ انعام دینا ۔ (٣) زیب سر ؛ زیبائش ؛ موزوں ہونا ۔ (٤) ( استعارتاً) سب سے بڑھ کر ہونا ؛ طرہ ہونا ۔ (٥) کامیاب ہونا ؛ انجام کو پہنچانا ؛ مکمل کر دینا ۔ (٦) ( ڈرافٹ کے کھیل میں ) مہرے کے بادشاہ ہونا ۔ (٧) آراستہ کرنا ؛ سنوارنا ۔ (٨) بھرنا ؛ لبالب کرنا ۔ (٩) جگہ بنانا ( فوجیوں کا ) ۔ (١٠) سر پر ضرب لگانا ۔

To crown a tooth : ناقص دانت کی حفاظت کے لئے اس پر سونے وغیرہ کا پتر چڑھانا ۔

Crown and anchor : ایک قسم کا کھیل ۔

Crown : (v) موتی کی تفتیش کرنا ۔

Crown-agent : (n) شاہی ایجنٹ ۔
سر پیچ ( پھولوں وغیرہ کی ) ۔

Crown-antler : (n) ہرن کے سینگ کی سب سے اونچی شاخ ۔

Crown-colony : (n) برطانوی دولت مشترکہ کی نو آبادی ؛ ملک محروسہ ؛ شاہی علاقہ (جو براہ راست بادشاہ کی حکومت میں ہو ) ؛ (تاریخ) شاہی نو آبادی ۔

Crown-court : (n) شاہی عدالت یا عدالت عالیہ ۔

Crown-crane : (n) سارس کی ایک قسم ۔

Crown-debt : (n) شاہی قرض ۔

Crown-derby : (n) ظروف چینی جو شاہی فرمان پر بنتے ہیں اور ان پر تاج کا نشان ہوتا ہے ۔

Crown-gate : (n) نہر کا بالائی دروازہ ؛ گول شیشہ ( کھڑکیوں وغیرہ میں لگانے کا ) ؛ کراؤن کانچ ( طبیعیات ) ۔

Crown-graft : (n) ساق کے نچلے حصے کی پیوند کاری ۔

Crown-Imperial : (n) (١) شاہی تاج ۔ (٢) ایک قسم کا پودا جس کے پھول تاج نما ہوتے ہیں ۔

Crown-jewels : (n) شاہی جواہرات ۔

Crown-land / Crownland : (n) صرف خاص ؛ بادشاہ کی نجی زمین ۔

Crown-law : (n) قانون تعزیری یا فوجداری ۔

Crown lawyer : (n) سرکاری وکیل ۔

Crown-living : (n) کلیسائی جاگیر جو شاہی عطیہ ہو ۔

Crown-office : (n) دیوان عدالت ؛ وزیر عدالت کا دفتر ۔

Crown-paper : (n) کاغذ کی ایک ناپ ( "١٥ x "٢٠ ) ۔

Crown-piece / Crownpiece : (n) (١) سرے کا حصہ ۔ (٢) لگام کا وہ حصہ جو گھوڑے کے سر کے اوپر ہوتا ہے ۔ (٣) برطانیہ کا ایک سکہ ۔

Crown pigeon : (n) کلغی دار کبوتر ۔

Crown-post : (n) ( نجاری ) سیدھا کھمبا جو دھنی سے میال تک جاتا ہے ۔

Crown-prince : (n) ولی عہد ( خاص کر جرمانیہ اور شمالی یورپ میں ) ۔

Crown-princess : (n) ولی عہد بیگم ۔

Crown-saw : (n) اسطوانہ آرا ۔

Crown-scale : (n) گھوڑے کے پیر کا ناسور ۔

Crown-sheet : (n) اسٹیم انجن کی بھٹی کا اوپری پلیٹ ۔

Crown-shell : (n) صدف ماهی یا سیپ کی ایک قسم جو پتھروں سے چمٹے رہتے ہیں ۔

Crown-side : (n) تعزیری قانون ۔

Crown-solicitor : (n) شاہی وکیل ۔

Crown-sparrow : (n) رنگین کلغی دار امریکی گوریّا ۔

Crown-tax : (n) سرکاری محصول ۔

Crown-tree : کوئلے کی کان کی چھت کا سہارا ۔

Crown-valve : (n) گنبد یا قبہ نما کھل مندن ۔

Crown-wheel : (n) سیدھے دندانوں کا پہیا ۔

Crown-witness : (n) سرکاری گواہ ۔

Crown-work : (n) ( قلعہ بندی ) ایک قسم کا برج ۔

Crowned : (a) تاج دار ؛ تاج پوش ؛ عالی مقام ۔

High, Low-crowned : اونچے نیچے چندوے کی (ٹوپی) ۔

Crowned head : (n) ( تاریخ ) بادشاہ ۔

Crowner : (n) دیکھو Coroner

Crowner : (n) (۱) کام کو تمام کرنے والا ۔ (۲) سر کی چوٹ ۔ (۳) کفش سازی کا نگراں ۔

Crowning : (n) (۱) تاج پوشی ۔ (۲) تکمیل ؛ اتمام ۔ (۳) ( بحری ) کرہ کا آخری حصہ ۔ (٤) سر ؛ سرا چوٹی ۔

Crowning : (a) (۱) تاج بخش ؛ تاج گذار ۔ (۲) سرے کا ؛ انتہائی ۔ (۳) محرابی ۔

Crownless : (a) بے تاج ۔

Crownlet : (n) چھوٹا تاج ۔

Croyl : (n) ( طبیعیات ) صدف ملاکر سخت کی ہوئی مٹی ۔

Croze : (n) [ OF."croz"] پیپے کے سرے کا کھانچا ۔

Croze : (v) پیپے کے سرے میں کھانچا بنانا ۔

Croze : (v) ( ہیٹ سازی ) ہیٹ کو نمدا لگا کر دوبارہ تہ کرنا ۔

Crucial : (a) [L."Crucem"+-AL] (۱) قطعی ؛ فیصلہ کن معرکہ کا ؛ نازک ؛ معیاری ؛ سخت ۔ (۲) ( تشریح ) چلیپائی ؛ چو پارے کی شکل کا ۔ (۳) (مجازاً) سخت آزمائش ۔

Crucial period : (n) ( تاریخ ) نازک زمانہ ۔

Crucially : (adv) قطعی طور پر ؛ فیصلہ کن طریقہ سے ۔

Crucian /Crusian : (n) [ Gr."korokinos"] ایک قسم کی چھوٹی زرد مچھلی ۔

Cruciate : (a) [ med.L."cruciatus"] ( نباتیات و حیوانیات ) چلیپائی چوپاری ؛ صلیب نما ۔

Cruciate : (v) [ L."cruciare"] (۱) اذیت دینا ۔ (۲) صلیبی نشان لگانا ۔

Cruciato - واصلہ بمعنی چلیپائی ، متقاطع ۔

Cruciato-complicate : (a) چلیپائی تہ کیا ہوا ( مثلاً کچھ حشرات کے بازو ) ۔

Cruciato-incumbent : (a) پیٹ کے بل لٹایا ہوا ؛ چلیپائی مگر مڑا ہوا نہیں ۔

Crucible : (n) [ med.L."crucibulum"] (۱) کٹھالی ۔ (۲) (استعارتاً) سخت آزمائش ؛ مشکل امتحان ؛ نازک موقع ۔

Crucible steel : (n) ( کیمیا ) فولادی کٹھالی ۔

Crucifer : (n) (۱) ( کلیسائی) صلیب بردار ۔ (۲) (نباتیات ) چہار برگ پودے ؛ شلغمیہ پودے ۔

Cruciferous : (a) (۱) صلیب آراستہ ؛ صلیب پہنے ہوئے ؛ صلیب در گلو ۔ (۲) (نباتیات ) چہاربرگ صلیب نما ؛ شلغمیہ ( پھولوں کی ایک صنف جن میں چار پنکھڑیاں چلیپائی ہوتی ہیں ) ۔

Crucified : (a) مصلوب ؛ سولی پر چڑھایا ہوا ؛ ( خصوصاً ) حضرت عیسیٰ ۔

Crucifier : (n) سولی دینے والا ؛ صلیب پر چڑھانے والا ؛ اذیت و پریشانی دینے والا ۔

Crucifix : (n) [ L."crucifixus"] حضرت عیسیٰ کی تصویر ( مصلوب ) ۔

**Crucifixion : (n)** (۱) دار کشی ۔ (۲) حضرت عیسیٰ کا صلیب پر چڑھایا جانا نیز اسکی تصویر ۔

The crucifixion : وہ جگہ جہاں حضرت عیسیٰ مصلوب ہوئے ۔

**Cruciform : (a)** صلیب نما : صلیب صورت : چلیپائی ۔

**Crucify : (v) [L."crucificore"]** (۱) سولی پر چڑھانا : سولی دینا ۔ (۲) (استعارتاً) نفس مارنا : دبانا : گلا گھونٹنا (جذبات یا خواہشوں کا) ۔ (۳) صلیب بنانا : (فوجی سپاہیوں کی سزا) مشکیں کسنا کہ ان کے ہاتھ باندھ کر مثل صلیب کے گوڑے جاتے تھے ۔

**Crude : (a) [L."crudus"]** : (۱) کچا : خام (حالت طبعی میں) : غیر پختہ ۔ (۲) ادھورا : نارس : ناتمام : نا مکمل ۔ (۳) (استعارتاً) نا مہذب : بے ڈھنگا : دریدہ دہن : کندہ نا تراش : گنوارو : بھونڈا : اندھا : کم جلا کیا ہوا کوئلہ ۔

**Crude base : (n)** (لسانیات) خام بنیاد ۔

**Crude birth-rate : (n)** (تجارت) خام شرح پیدائش ۔

**Crude death-rate : (n)** (تجارت) خام شرح موت ۔

**Crude oil : (n)** (کیمیا) خام تیل ۔

**Crude petroleum : (n)** خام پٹرولیم ۔

**Crude phenol : (n)** (کیمیا) خام فنائل ۔

**Crude rubber : (n)** (کیمیا) خام ربر ۔

**Crude sugar : (n)** (کیمیا) خام شکر ۔

**Crudely : (adv)** خام طور سے : غیر پختہ طور سے ۔

**Crudeness : (n)** خامی : بھونڈا پن : غیر پختگی : ادھورا پن : گنوار پن ۔

**Crudity : (n) [L."cruditus"]** : (۱) خامی : بھونڈا پن : غیر پختگی : ادھورا پن ۔ (۲) (جمع میں) خام پیداوار ۔ (۳) غیر منہضمی : بد ہضمی : غیر منہضم شے (پیٹ کے اندر کی) ۔

**Cruel : (a) [L."crudelem"]** (۱) ظالم : سفاک : بے رحم : بے درد ۔ (۲) ظالمانہ : دردناک : الم انگیز ۔

**Cruel : (adv)** ظالمانہ طور پر : تکلیف دہ طریقہ سے : بہت زیادہ : بے حد ۔

**Cruelty : (n)** ظلم : سفاکی ' الم انگیزی ' بے رحمی : بے دردی ۔

**Cruentation : (n) [L."Cruentationem"]** مردے کے جسم سے نکلنا (جب عمل جراحی کی جائے) ۔

**Cruet : (n) [ME."cruette"]** (۱) چھوٹی بوتل یا سرکہ دانی (جو کھانے کی میز پر رکھی جائے) ۔ (۲) عشائے ربانی کا برتن ۔

**Cruet-stand : (n)** (عشائے ربانی کی) بوتل دانی ' لٹکنی ۔

**Cruise : (v) [DU."krusen"]** (۱) بحری گشت کرنا : جہاز پھرانا (لوٹ مار، حفاظت یا سیر کی غرض سے) ' دریا گردی کرنا ۔ (۲) (استعارتاً) گشت لگانا ' ادھر اُدھر پھرنا ۔

**Cruise : (n)** بحری سیر : بحری گشت : دریا گردی ۔

**Cruiser : (n)** (۱) تیز رو جنگی جہاز ' بحر گرد یا پھرا کو جہاز (جو گشت کے لئے خاص طور پر موزوں ہوتا ہے) ' کروزر ۔ (۲) (عامیانہ) قحبہ : سفر کرنے والا ۔

Armoured cruiser : نیم مسلح جنگی جہاز یا بحر گرد جنگی جہاز ۔

Battle cruiser : مسلح بحر گرد ۔

Protected cruiser : جنگی عرشے کا جہاز ۔

Unprotected cruiser : بے جنگی عرشے کا جہاز ۔

**Cruiser-weight : (n)** ہلکا مکّہ باز ۔

**Cruive : (n) [Sc.]** (۱) (اسکا ٹستان میں) جھاب : جھلی : ٹوکرا (مچھلیاں پکڑنے کا) ۔ (۲) سور کا باڑا ۔ (۳) تنگ و تاریک جھونپڑا ۔

**Cruller : (n) [Du."cruller"]** ایک قسم کا کیک ۔

**Crumb / Crum : (n) [OE."cruma"]** (۱) ٹکڑے (روٹی کے) ' بھورا یا چورا ۔ (۲) (استعارتاً) قدرے قلیل : تھوڑا سا : کچھ ۔ (۳) (روٹی کا) گودا ۔ (٤) (بیج کی) ٹکیا ۔

**Crumb : (v)** (۱) چورا کرنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ (۲) روٹی کے ٹکڑے سے غلافنا ۔

Crumb-cloth : (n) زیر انداز ۔

Crumble : (v) [ME."crymble"] ٹوٹنا ؛ چورا ھو جانا یا کر دینا ؛ ریزہ ریزہ یا ٹکڑے ٹکڑے ھو جانا یا کر دینا ۔

Crumbly : (a) بوسیدہ ؛ بھربھرا ؛ چورا ھو جانے والا ؛ ٹوٹن ھار ؛ ریزہ ریزہ ھو جانے والا ۔

Crumbly : (a) چورا چورا ؛ چٹخا ھوا ۔

Crummy : (a) (۱) (بازاری) موٹی، چکنی چپڑی ، موٹی چڑیا ( مالدار عورت ) ۔ (۲) چور چور ۔

Crump : (a) [A parallel form of CRUMP (a)] ملائم ؛ بھر بھرا ؛ دانت سے ٹوٹ جانے والا ۔

Crump : (v) (۱) چرمر آواز کے ساتھ کھانا ۔ (۲) زور سے مارنا ( کرکٹ کی گیند کو ) ؛ زور سے گرنا ۔

Crumper : (n) سراسر جھوٹ ۔

Crumpet : (n) [ME."crompid"] (۱) کلچا ( میدے ؛ انڈے اور دودھ سے بنا ھوا ) ۔ (۲) (سوقیانہ) سر ۔

Crumple : (n) شکن ؛ سلوٹ ؛ چنٹ ؛ چرس ۔

Crumple : (v) [ME."crumplen"] مروڑی دینا ؛ چرسیں ڈالنا یا پڑنا ؛ مروڑنا ۔

Crumpled : (a) شکن دار ؛ خستہ ۔

Crumpler : (n) شکن دینے والا ؛ مروڑی دینے والا ۔

Crumpy : (a) دیکھو Crump (a)

Crunch : (v) [Var.of cranch] (۱) چرمر کرنا ؛ کرم کرم کرنا (دانتوں سے یا کنکروں کا) ۔ (۲) روندتے ھوئے آنا ؛ کھندلتے ھوئے چلنا ۔

To crunch up / through : چرمر کرتے گھسنا یا راستہ طے کرنا ( کنکروں وغیرہ پر سے ) ۔

Crunch : (n) چرمر ؛ کرم کرم ( آواز ) ؛ چرمراھٹ ۔

Crunchy : (a) چرمر کرنے والا ؛ چرمرا ۔

Crunkle : (v) [ME."crounkilen"] بل ڈالنا ؛ چرس یا شکن ڈالنا ۔

Crunodal : (a) ایسے نقطہ کا حامل جہاں خط منحنی اپنے آپ کو قطع کرے ۔

Crunode : (n) [Irreg.f.L."crux"+NODE] وہ نقطہ جہاں خط منحنی اپنے آپ کو قطع کرے ۔

Cruor : (n) [L.] ( طب و مرضیات ) منجمد خون ؛ خون ۔

Cruorin : (n) [F.prec.] ( کیمیا ) قرمزی مادہ ( خون کے سرخ جسیمہ کا ) ۔

Crup : (a) [Var.of CRUMP] (۱) کوتاہ ؛ مختصر ۔ (۲) بھر بھرا ۔

Cruple : (n) دیکھو Croup

Crupper : (n) [OF."cropiere"] (۱) دمچی ؛ لید خورا ۔ (۲) ( گھوڑے کی ) سرین ۔ (۳) ( مزاحاً ) آدمی کی سرین ۔ (٤) Crupper chain (٥) توپ گاڑی کا کڑا ۔

Crupper : (v) دمچی یا لید خورا لگانا ۔

Crupper-chain : (n) Bowspiral سے آگے کو نکلی ھوئی بلی رکھنے کی زنجیر ۔

Crura cerebri : (n) ( حیوانیات ) دماغی ساقین ؛ دماغی پٹیاں ۔

Crural : (a) [L."crurlis"] (۱) ( تشریح ) ٹانگ یا ران کا ۔ (۲) پاؤں کی شکل ۔

Crus : (n) (Pl . crura) [L."crus"] ران سے ٹخنے تک کا حصہ ۔

Crusade : (n) [late L."cruciata"] (۱) صلیبی جنگ ( مسلمانوں سے بیت المقدس لینے کے لئے ) ؛ مسیحی جہاد ؛ ( تاریخ ) مذھبی جنگ ۔ (۲) ( استعارتاً ) کسی بد اخلاقی کے خلاف جہاد یا کوشش ۔

Crusade : (v) صلیبی جنگ کرنا ؛ مسیحی جہاد کرنا ۔

Crusader : (n) مسیحی مجاھد ؛ ( تاریخ ) صلیبی جنگ میں شریک ھونے والا ۔

Crusado : (n) [Pg."cruzado"] ایک پرتگالی سونے کا سکہ ۔

Cruse : (n) [ME.] ھنڈیا ؛ کوزہ ( مٹی کا ) ۔

Widow's cruse : عمر و عیار کی زنبیل ؛ بے پایاں ذخیرہ ۔

Crush : (v) [OF."croissir"] (۱) پیسنا ؛ بھیچنا ؛ دبانا ؛ کچلنا ؛ مسل ڈالنا ( کیڑے کو ) ۔ (۲) ( استعارتاً ) دشمن کو مغلوب کرنا ؛ کچل دینا ؛ پامال کر دینا ۔ (۳) ریزہ ریزہ کرنا ؛ چور چور کرنا ۔ (٤) دبا کر نکالنا ۔

A crushing reply : دندان شکن جواب ؛ مسکت جواب ۔

Crushing blow : دندان شکن جواب ؛ پالے باھر کرنے والی ضرب ۔

To crush into : بھینچ بھنچا کر گھس آنا یا راستہ پالینا ۔

To crush out : تہس نہس کر دینا ؛ مٹا دینا ۔

Crush : (n) (۱) جمگھٹا ؛ بھیڑ بھڑکا ؛ دھکا پیل ؛ ( عام روزمرہ ) مجمع کثیر ؛ بھر پور جلسہ یا محفل ۔ (۲) پیسنا ؛ کچلنا ۔

Crush-hat : (n) تہ ھو جانے والی ٹوپی (یورپ کی محفلی ٹوپی جس کے اندر کمانی لگی ھوتی ھے اور دباؤ پڑنے سے تہ ھو جاتی ھے ۔

Crush-room : (n) عام کمرہ یا دالان ( خاص تماشا گاھوں میں جہاں لوگ وقفے میں چلے جاتے ھیں ) ۔

Crusher : (n) (۱) دبانے والا (خصوصاً وہ آلہ جو بندوق پر بارود کے دباؤ کو ناپنے کے لئے ھوتا ھے) ۔ (۲) پیسنے والی مشین ( خصوصاً پتھر کو ) ۔

Crushingly : (adv) قطعی طور پر ؛ دندان شکن طور پر ؛ بے پناہ طور پر ۔

Crusily /-illy : (adv) [ OF."crusillie"] (نقابت ) چوٹی چلیپاؤں سے آراستہ ۔

Crust : (n) [ L."crusta"] (۱) چھلکا ؛ پرت ؛ پپڑی یا پاپڑ ( روٹی کا ) : ( برف کی ) پپڑی ؛ بالائی ؛ سطح منجمد ۔ (۲) (روٹی کا) سوکھا ٹکڑا نیز وہ پرت یا پپڑی جو انگریزی کھانے (پانی) کے اوپر جماتے ھیں ؛ پانی پرت ۔ (۳) چھال ؛ خول ؛ قشر ؛ کھرنڈ ؛ پپڑی ۔ (٤) (ارضیات) قشر ارض ؛ سطح بالائی ؛ طبقۂ بریں ؛ پرت ۔ (۵) (استعارتاً) بالائی یا سطحی چیز ؛ لفافہ ۔

Crust : (v) چھلکا ڈالنا ؛ پرت جمانا ؛ چھلکا آجانا ؛ خول جمنا ؛ پپڑی جم جانا ؛ سخت بنانا یا کرنا ۔

Crust-hunt : (n) ( حیوانیات ) بارہ سنگھے کا شکار جو جمی ھوئی برف پر کھیلتے ھیں ۔

Crustacea : (n) [ mod.L."crustaceus"] حیوانیات قشریہ ؛ خول والے جانور جیسے کیکڑا وغیرہ ۔

Crustacean : (a) قشری ؛ خول دار ۔

Crustaceological : (a) علم قشریات سے متعلق ۔

Crustaceologist : (n) ماھر قشریات ۔

Crustaceology : (n) قشریات ؛ علم قشریہ ۔

Crustaceorubrin : (n) قشریت ۔

Crustaceous : (a) [ L."crusta"+-ACEOUS] (۱) قشر نما ؛ خول دار ؛ (حیوانیات) قشری صنف سے متعلق ۔ (۲) پوست دار (جانور) ؛ کیکڑا نما ۔

Crustaceousness : (n) قشریت ؛ پوست دار ھونا ۔

Crustal : (a) [ L."crusta"+-AL] پرت سے متعلق ۔

Crustate : (a) [ L."crustatus"] پوست دار ؛ پرت دار ؛ چھلکا والا ؛ سخت سطح والا ۔

Crusted : (a) (۱) پوست دار ، پرت والا ؛ چھلکا والا ؛ سخت سطح والا ۔ (۲) ( مجازاً ) کہنہ ؛ کہن سال ؛ دیرینہ ؛ قابل احترام ( خیال وغیرہ ) ۔ (۳) پھپھوندی لگی شراب ۔ (٤) (مزاحاً) متعصب ۔ (۵) (تاریخ) پپڑی دار ۔

Crustily : (adv) سختی سے ؛ بد مزاجی سے ؛ کج خلقی سے ۔

Crustiness : (n) سختی ؛ کج خلقی ؛ خشونت ؛ بد مزاجی ؛ چڑ چڑا پن ۔

Crust of wine : شراب کی پھپھوندی جو بوتل کے پہلوؤں پر جم جاتی ھے ۔

Crusty : (a) [ CRUST+-Y] (۱) خول والا ؛ سخت ، قشر دار ۔ (۲) بد مزاج ؛ چڑ چڑا ؛ کھردرا ؛ کج خلق ۔

Crut : (n) [ F."croute"] شاہ بلوط کی چھال کا کھردرا حصہ ۔

Crutch : (n) [OTeut."krukja-","krukjon"] (۱) مکھیا (مڑا ھوا) خاص کر بیساکھی ؛ ٹیکا ؛ سہارا ۔ (۲) (بحری) مختلف قسم کی قینچیاں ، اڑواڑیں وغیرہ ۔ (۳) یک رخی زین کا دو شاخہ سہارا ۔ (٤) انسانی جسم کا وہ حصہ جہاں سے پاؤں شروع ھوتا ھے ۔ (۵) بیساکھی نما کوئی چیز ۔

Crutch : (v) (۱) بیساکھی یا سہارا دینا ۔ (۲) لنگڑانا ؛ لنگڑا کر چلنا ؛ بیساکھی پر چلنا ۔

Crutch-boots : (n) اونچا سمندری جوتا ۔

Crutch-handled : (a) دو شاخہ دستہ لگا ۔

Crutch-stick : (n) دو شاخہ دستہ لگی چھڑی ۔

Crutched : (a) بیساکھی لگائے ؛ سہارا لئے ، قینچی پھنسا یا جمایا ہوا ؛ دو شاخہ دستہ لگا ؛ صلیب دار ۔

Crutched-friars : (n) (۱) مسیحی فقرا کا ایک گروہ جو گلے میں صلیب ڈالے رہتا ہے ۔ (۲) مسیحی فقرا کی خانقاہ ( واقع لندن ) ۔

Crux : (n) [L.] (۱) ( نقابت ) صلیب کا نشان ۔ (۲) عقدہ ؛ دشواری ؛ مرحلہ ؛ مشکل معاملہ ؛ معمًا ؛ پیچ ؛ چیستاں ؛ پہیلی ۔ (۳) (علم ہیئت ) صلیب جنوبی ۔

Crwd / Crwth : (n) Crowd کی متبادل شکل ۔

Cry : (n) [F."cri"] (۱) چیخ ؛ بلند آواز اور اضطراری آواز ؛ چلاهٹ ( خوشی یا رنج کی حالت میں ) ۔ (۲) چیخ ؛ پکار ؛ ہنگامہ ؛ شور ؛ غوغا ۔ (۳) فریاد ؛ التجا ؛ الحاح و زاری ۔ (٤) اعلان ؛ منادی (سامان بازاری بکنے کی ) ؛ صدا ؛ بولی ؛ آواز ( خوانچے والوں کی ) ۔ (٥) چرچا ؛ افواہ ؛ صدائے حق ؛ عام آوازہ ۔ (٦) بانگ ؛ للکار ؛ نعرہ ۔ (۷) آہ و زاری ؛ نالہء بے اختیار ؛ واویلا ۔ (۸) کتوں کا چلانا (شکار کے تعاقب میں) ؛ (استعارتا) پیچھا ؛ تعاقب ۔ (۹) رائے عامہ ۔ (۱۰) جانوروں کی آواز ۔ (۱۱) کتوں کا گروہ ۔ (۱۲) ٹین موڑنے کی آواز ۔

A far cry : دور کی بات ؛ بعید ۔

Animal cry : ( لسانیات ) حیوانی چیخ ۔

Great (or much) cry and little wool : بیکار کا ہنگامہ ۔

Reflex cry : ( لسانیات ) اضطراری چیخ ۔

Within cry : آواز کی پہنچ کے اندر ۔

Cry : (v) [L."quiritare"] (۱) چیخنا ؛ چلانا ؛ پکارنا ؛ آواز دینا ۔ (۲) بیچنے کی چیز کا نام لیکر پکارنا ؛ آواز لگانا ۔ (۳) (جانوروں ) کا زور سے بولنا ، آواز نکالنا ۔ (٤) کتوں کا بھونکنا ؛ قیں قیں کرنا ۔ (٥) مانگنا ؛ طلب کرنا ؛ ضد کرنا ( کسی چیز کے لئے ) ؛ مچلنا ۔ (٦) التجا کرنا ؛ فریاد کرنا ؛ گڑ گڑا کر مانگنا ۔ (۷) اعلان کرنا ؛ منادی کرنا ؛ اعلان شادی کرنا (ہونےوالی شادی کا) ۔ (۸) رونا ؛ نالہ کرنا ؛ آہ و زاری کرنا ۔ (۹) جانوروں کا چلّانا ۔ (۱۰) اشتہارکرنا ؛ مشتہر کرنا ۔

To cry oneself to sleep : روتے روتے سو جانا ۔

To cry one's heat out / To cry bitter tears : رونا ؛ نالہ و زاری کرنا ۔

To cry one's eyes out : رونا ؛ نالہ و زاری کرنا ؛ حد سے زیادہ رونا ۔

To cry shame upon : تبرا بھیجنا ؛ مخالفت کرنا ؛ اعتراض کرنا ( خاص کر آدمی یا فعل پر ) ۔

To cry stinking fish : اپنی چھاچھ کھٹی بتانا ؛ اپنے مال کو برا بتانا ۔

To cry over spilled milk : بے جا شکایت کرنا ؛ شکایت کرنا ۔

Cry against : (v) ملامت یا احتجاج کرنا ۔

Cry-baby : (n) طفل مزاج ؛ بودا ؛ بچوں کی طرح رونے والا ۔

Cry-back : (v) پچھلی حالت کی طرف عود کرنا ۔

Cry-down : (v) مذمت کرنا ؛ گرا کر بیان کرنا ؛ ھجو کرنا ؛ غیر قانونی قرار دینا ۔

Cry for : (v) مانگنا ؛ رو کر مانگنا ؛ ضرورت مند ہونا ؛ حاجت مند ہونا ۔

Cry off : (v) خرید یا معاملہ کرنے سے باز آنا ؛ دست بردار ہو جانا ۔

Cry out : (v) (۱) پکارنا ؛ چلا اٹھنا ( غصہ اور درد وغیرہ سے) ۔ (۲) چیزوں کا چرمرانا ؛ چرمر کرنا ۔

Cry up : (v) تعریف کرنا ؛ بڑھانا چڑھانا ۔

Crying : (a) چیخنے والا ؛ چلّانے والا ؛ آہ و زاری کرنے والا ؛ اعلان کرنے والا ۔

Crying evils : (n) قابل نظر یا صریحی مفاسد ؛ شدید خرابیاں ؛ کھلی خرابیاں ۔

Cryingly : (adv) چلاتے ہوئے ؛ چیختے ہوئے ؛ آہ و زاری سے ؛ اعلانیتاً ۔

Cryogen : (n) [Gr."Kryos"+-GEN] ( کیمیا ( ایک جمانے والا مخلوط ؛ برف جمانے والا عرق ؛ مسالا نیز برف آمیختہ شے ۔

Cryohydrate : (n) [as prec.+HYDRATE] ایک قسم کا بلوری ھائیڈریٹ ۔

Cryolite : (n) [ Gr."kryos"+-LITE] المونیم اور سوڈیم کرایو لائٹ ۔

Cryophorus : (n) [ as prec. + Gr.-"phoros"] ایک آلہ جو پانی کے بخار بن کر جم جانے کو دکھاتا ھے ۔

Cryoscope : (n) [ back formation f.CRYOSCOPY] ( کیمیا ) انجماد پیما ۔

Cryoscopic method : (n) ( کیمیا ) کرایوسکپی طریقہ ۔

Cryoscopy : (n) ( کیمیا ) انجماد پیمائی ۔

Crypt : (n) [ L."crypta"] (۱) زمین دوز حجرہ ؛ تہ خانہ ؛ سر دابہ ( گرجا کے نیچے قبر کیلئے) ۔

Crypta : (n) [ Gr."krypte"] ایک چھوٹی گلٹی ۔

Cryptal : (a) (۱) تہ خانہ سے متعلق ؛ سر دابہ سے متعلق ۔ (۲) چھوٹی گلٹی سے متعلق ۔

Cryptic : (a) پوشیدہ ؛ پنہاں ؛ نہاں ؛ مخفی ؛ باطنی ؛ پر اسرار ؛ مختصر ۔

Cryptical : (a) دیکھو Criptic

Cryptically : (adv) مخفی طور پر ؛ باطنی طور پر ۔

Crypto- / Crypt- : [ Gr."kryptos"] واصلہ بمعنی مخفی ؛ پوشیدہ ۔

Crypto-calvinism : (a) چھپے گلپھڑوں والا ۔

Crypto-calvinist : (n) مخفی کالوینیت یا کالوین ( مصلح دین مسیحی ) کی اقتدا کا حامی ۔

Crypto-calvinistic : (n) مخفی کالوینیت یا کالوین سے متعلق ۔

Crypto-carp : (n) مخفی پھل ۔

Crypto-communist : (n) کمیونسٹ پارٹی کا خفیہ رکن یا حامی ؛ ( تاریخ ) پوشیدہ کمیونسٹ ۔

Cryptobranch : (n) پوشیدہ گلپھڑوں والا ( جانور ) ۔

Cryptobramchiati : (a) مخفی کالوینیت یا کالوین ( مصلح دین مسیحی ) کی اقتدا ۔

Cryptocarpic : (a) مخفی پھل والا ۔

Cryptocarpous : (a) دیکھو Cryptocarpic

Cryptocephalous : (a) مخفی سر والا ؛ پنہاں سرسے متعلق ۔

Cryptocerous : (a) ( حشریات ) مخفی قرن والا ۔

Cryptoclastic : (a) ( ارضیات ) چھوٹے ذروں سے بنا ھوا ۔

Cryptocrystalline : (a) ( معدنیات ) پنہاں قلمی ساخت والا ۔

Cryptocrystallination : (n) پنہاں قلم بننا یا بنانا ۔

Cryptodirous : (a) مخفی یا مخفی کر لئے جانے والی گردن والا ( مثلاً کچھوا ) ۔

Cryptodont : (a) مخفی دانتوں والا ۔

Cryptogam : (n) ( نباتیات ) بے پھول والے پودے ؛ بے گلا درخت ؛ بن پھلیا ۔

Cryptogamia : (n) بے پھول والے پودوں کی نوع ؛ بے پھولی ۔

Cryptogamic : (a) بے پھولی سے متعلق ۔

Cryptogamical : (a) بے پھولی سے متعلق ۔

Cryptogamist : (n) بے پھول والے پودے کا عالم یا ماھر ۔

Cryptogamous : (a) بے گل ؛ بن پھلیا ۔

Cryptogamy : (n) نباتیات کی وہ شاخ جس کا تعلق بے پھول کے پودوں سے ھو ۔

Cryptogram : (n) [ Gr."cryptos + gramma"] خط رمز کی تحریر ؛ رمزی تحریر ۔

Cryptograph : (n) دیکھو Cryptogram

Cryptographer : (n) رمز نویس ۔

Cryptographic : (a) رمزی تحریر سے متعلق ۔

Cryptographist : (n) دیکھو Cryptographer

Cryptography : (n) خط رمز ؛ رمزی تحریر ؛ رمزنویسی ۔ ( تاریخ ) ۔

Cryptolite : (n) سیریم ( Cerium ) کا فاسفیٹ ۔

Cryptology : (n) معمہ گوئی ؛ معمیات ؛ پُراسرار زبان ۔

Cryptoneurous : (a) نا قابل شناخت اعصابی نظام والا ۔

Cryptonym : (n) [ Gr."kryptos"+"onyma"] پوشیدہ یا مخفی نام ۔

Cryptonymous : (a) پوشیدہ یا مخفی نام رکھنے والا ۔

Cryptopentamerous : (a) ( حشریات ) کیڑے کے پانچ جوڑوں میں سے ایک جو باریک یا پوشیدہ ہو ۔

Cryptoperticus : (n) [ Gr."kryptos"+L."porticus"] ( قدیم تعمیرات ) وہ بند غلام گردش جس کے بازو میں پائے کے بجائے دیوار ہوتی ہے جس میں دریچے ہوتے ہیں ۔

Cryptopia / Cryptopin : (n) افیون میں پائی جانے والی ایک القلی ۔

Cryptorchid : (n) ( مرضیات ) نہاں خانہ رکھنے والا ؛ پوشیدہ خصیہ رکھنے والا ۔

Cryptorchidism / Cryptorchism : (n) پوشیدہ خصیہ رکھنے کی حالت جس میں ایک یا دونوں خصیے پیٹ کے اندر رہتے ہیں اور بغیر جراحی کے نیچے نہیں آتے ۔

Cryptozygocity : (n) چوڑی کھوپڑی اور رخسار کی پتلی ہڈی کا ہونا ۔

Cryptozygous : (a) ( جمجمہ شناسی ) چوڑی کھوپڑی اور پتلی رخسار کی ہڈی والا ۔

Crystal : (n) [ Gr."krystallos"] (۱) شفاف ؛ برف آسا ؛ گوھر آسا ؛ بلور ؛ بلورین ؛ بلور نما ۔ (۲) ( شاعری ) کوئی شفاف شے خاص کر آب مصفی ۔ (۳) Crystal glass کا مخفف ۔ (٤) Crystal glass سے بنی ہوئی کوئی چیز ۔ (٥) بلور ؛ قلم ( حیوانیات ) ۔ (٦) کرسٹل ؛ روا ( طبیعیات و کیمیا ) ۔

Artificial crystal : مصنوعی قلم ۔

Biaxial crystal : دو محوری قلم ۔

Compound crystal : مرکب قلم ۔

Negative crystal : منفی قلم ۔

Positive crystal : مثبت قلم ۔

Crystal : (v) بلور بنانا ؛ قلم بنانا ؛ شفاف بنانا ۔

Crystal defraction : (n) ( طبیعیات ) کرسٹل دی ورتن ۔

Crystal-gazing : (n) عمل حاضرات جو شیشے یا روشنائی پر نگاہ جما کر کیا جائے ( آئندہ حالات جاننے کے لئے ) ۔

Crystal glass : (n) (۱) آبگینہ ؛ بلوری شیشہ ؛ نہایت شفاف شیشہ ۔ (۲) ظرف بلوری ۔

Crystal lattice : (n) ( طبیعیات ) کرسٹل جالی ۔

Crystallic : (a) بلور یا بلور کی تشکیل سے متعلق ۔

Crystalliferous : (a) بلور دار ۔

Crystalliform : (a) بلور نما ۔

Crystalligerous : (a) دیکھو Crystalliferous

Crystallin : (n) [ L."crystallum"+-IN] ( کیمیا ) ایک البومینی مادہ جو عدسہٴ چشم میں پایا جاتا ہے ۔

Crystalline : (a) [ Gr."krystallinos"] شفاف ؛ بلور ؛ بلورین ؛ خالص ؛ روشن ؛ صاف ؛ درخشاں ؛ واضح ؛ صریح ؛ قلمی ؛ ( حیوانیات ) بلوری ؛ بلور ساختہ ؛ بلور آسا ۔

Crystalline : (n) (۱) فلک وسطی ۔ (۲) زجاجیہ ؛ عدسہٴ چشم ۔ (۳) بلور ۔

Crystalline-circle : (n) (قدیم نظامت ہیئت) فلک وسطی ۔

Crystalline-heaven : (n) دیکھو Crystalline-circle

Crystalline-lens : (n) عدسہٴ چشم زجاجیہ ۔

Crystalline-sphere : (n) دیکھو Crystalline-circle

Crystallite : (n) [ Gr."krystallos+-ITE] (۱) سنگریزہ ؛ دقیق قلمی ریزہ ۔

Crystallizable : (a) قلم پذیر ؛ قلم بننے کے لائق ۔

Crystallization : (n) قلم پذیری ؛ قلم بننے کی صلاحیت ۔

Crystallize : (v) (۱) بلور بننا یا بنانا ؛ قلم یا بلور ہو جانا ۔ (۲) ( مجازاً ) کسی شے کا معین یا قدیم شکل اختیار کرنا ۔

Crystallizer : (n) قلم یا بلور بنانے والا ۔

Crystallo - : [ Gr."krystallos"] واصلہ بمعنی بلور ؛ بلوری ؛ بلور نما ۔

**Crystallo-ceranic : (a)** مٹی کے تمغے پر شیشے کے آرائشی جماؤ سے متعلق ۔

**Crystallo-engraving : (n)** شیشے پر ڈھلائی سے منقش کام کرنے کا ایک طریقہ ۔

**Crystallo-magnetic : (a)** بلور یا بلورین مقناطیسی صفت سے متعلق ۔

**Crystalloblastic : (a)** ( کیمیا ) کرسٹلو بلاسٹک ۔

**Crystallod : (n)** بلور میں پائی جانے والی مفروضہ قوت ۔

**Crystallogenesis : (n)** بلور کی ساخت ۔

**Crystallogenic : (a)** قلم یا بلور کی ساخت سے متعلق ؛ بلوری ۔

**Crystallogenical : (a)** قلم یا بلور کی ساخت سے متعلق ؛ قلمی ؛ بلوری ۔

**Crystallogeny : (n)** قلمیات کا علم ۔

**Crystallograhper : (n)** بلوریات یا قلمیات کا عالم یا محقق ۔

**Crystallographic : (a)** بلوریات یا قلمیات سے متعلق ۔

**Crystallographically : (adv)** از روئے قلمیات ۔

**Crystallography : (n)** [ L."crystallographia"] بلوریات یا قلمیات کی ماہیئت کا عالم ۔

**Crystalloid : (a & n)** (۱) بلوری ؛ بلوری شکل ؛ بلور نما ؛ قلم کی ساخت کا ۔ (۲) بعض نباتی خلیوں میں پائی جانے والی بلوری شکل کی نخزمائی شے ۔

**Crystalloidal : (a)** بلوری شکل سے متعلق ۔

**Crystallology : (n)** بلوریات کا علم ۔

**Crystallomancy : (n)** بلور کے ذریعہ پیش گوئی ۔

**Crystallometry : (n)** بلور کے زاویوں کی پیمائش ؛ بلور کی پیمائش کا فن ۔

**Crystalmicrophone : (n)** ( طبیعیات ) کرسٹل مائیکروفون ۔

**Ctenidial : (a)** صدف کے گلپھڑے یا تنفسی عضو سے متعلق ۔

**Ctenidium : (n)** [ Gr."ktenidion"] صدف کا گلپھڑا یا تنفسی عضو ۔

**Cteno - :** [ Gr."ktenos"] ترکیبی جزو بمعنی شانہ ۔

**Cteno branchiate : (a)** شانہ نما گلپھڑے والا ۔

**Ctenobrach : (n)** شانہ نما گلپھڑے والے جانور ۔

**Ctenobrachia / Ctenobranchiate : (n)** صدف کا ایک خاندان ۔

**Ctenocyst : (n)** [Gr."kteno+kystis"] ( حیوانیات ) بعض جانوروں کا وہ چھوٹا پھکنا جو حسی ہوتا ہے (غالباً سامعہ کا) ۔

**Ctenodont : (a)** شانہ نما دانت والا ۔

**Ctenoid : (a)** [ Gr. "ktenoides"] شانہ نما ۔ شانہ نما مچھلی

**Ctenoidean : (a)** دیکھو Ctenoid

**Ctinophora : (n)** [Gr."kteno+-horos"] شانہ دار جانوروں کی ایک نوع ۔

**Ctinophoral : (a)** شانہ دار جانوروں سے متعلق ۔

**Ctinophoran : (a)** (۱) شانہ دار جانوروں سے متعلق ۔ (۲) اسی خاندان کا ایک جانور ۔

**Ctinophore : (n)** شانہ دار جانور ۔

**Ctinophorie : (a)** شانہ دار جانوروں سے متعلق ۔

**Ctinophorous : (a)** دیکھو Ctinophore

**Cub : (n)** [Origin unknown] (۱) پلا (ریچھ ، کتے یا کسی درندے کا) بچہ، تیندوا ؛ بوربچہ ۔ (۲) نا مہذب یا بے تمیز لڑکا ۔ (۳) نو آموز ۔ (٤) بوائے اسکاؤٹ کا نیا رکن ۔

**Cub : (n)** (۱) ( مویشی کا ) باڑہ ؛ گاؤ خانہ ؛ تاپا ؛ ٹوکرا ؛ ( مرغیوں کا) ڈربہ ۔ (۲) چارے کی کوٹھی ۔

**Cub : (v)** (۱) بیانا ؛ بچہ جننا ؛ پلا ڈالنا ۔ (۲) لومڑی کے بچوں کا شکار کرنا ۔

**Cub : (v)** بند کرنا ؛ ثاپے میں بند کرنا ۔

**Cuba : (n)** [f. Cuba, an island in the W. Indies.] کیوبا میں پیدا ہونے والے تمباکو کا سگار ۔

**Cubage : (n)** کعبیت ؛ گنجائش مکعب ؛ مافی المکعب ۔

Cubature : (n) [mod. L. "Cubare"] گنجائش مکعب کا دریافت کرنا ۔

Cubbing : (n) لومڑی کے بچوں کا شکار۔

Cubbish : (a) پلے جیسا ۔

Cubby : (n) (۱) چھوٹا کمرہ ؛ چھپنے کی جگہ ( کھیل میں ) ۔ (۲) پیال کی ٹوکری ۔

Cubby-hole : (n) چھوٹا کمرہ ؛ چھپنے کی جگہ ( کھیل میں ) ۔

Cubby-house : (n) دیکھو Cubby-hole

Cube : (n) [Gr. "kubos"] (۱) مسدس ؛ مستوی ؛ کعب ؛ شش پہلو ۔ (۲) مکعب ؛ تیسرے درجے کی قوت ؛ عدد مکعب ۔(۳) پانسہ (عامیانہ)۔

Cube : (v) عدد مکعب یا جسامت مکعب معلوم کرنا ؛ مکعب بنانا یا جماتے جانا ۔

Cube number : (n) (ریاضی ) کعبی عدد ۔

Cube ore : (n) لوہے کا ایک آبی آرسینیٹ جو مکعبی شکل میں چھوٹے چھوٹے سبز یا بھورے رنگ کے قلموں میں پایا جاتا ہے ۔

Cube root : (n) (۱) (طبیعیات) تیسرا جزر ؛ سوم جزر ۔ (۲) جزرالمکعب ۔

Cube root scale : (n) ( ریاضی ) کعبی جزوی پیما نہ ۔

Cube spar : (n) غیر آبی کیلشیم سلفیٹ رکھنے والی معدنی شے ۔

Cubeb : (n) [Arab. "kababah"] کبابہ ؛ کباب چینی ۔

Cubebene : (n) روغن کباب چینی کا خاص جزو ۔

Cubebic acid : (n) کباب چینی کا چپچپا ترشہ ۔

Cubhood : (n) بچپن ۔

Cubhunting : (n) لومڑی کے بچوں کا شکار ۔

Cubi - : [L. "cubus"] واصلہ بمعنی تیسرے درجے کی قوت کا مکعب ۔

Cubic : (a) [Gr."kubos"] (۱) مکعبی ؛ مکعبی شکل کا ۔ (۲) سہ بعدی ۔ (۳) تیسرے درجے کی قوت کا ؛ کعبی ؛ کعبی منحنی ۔

Cubic centimeter : (n) کعبی سینٹی میٹر ۔

Cubic content (of solid) : (n) مافی المکعب جو عدد میں ظاہر کیا جائے ۔

Cubic equation : (n) کعبی مساوات ۔

Cubic frequency : (n) ( طبیعیات ) مجموعی آورتی ؛ مکعبی تعدد ۔

Cubic inch : (n) (ریاضی ) مکعبی انچ ۔

Cubic lattice : (n) (ریاضی ) کعبی جالی ۔

Cubic measure : (n) مکعب پیمائش ۔

Cubic metre : (n) مکعب میٹر ۔

Cubica : (n) [Sp.] ایک قسم کا بہت ہی مہین ہلکا کپڑا ۔

Cubical : (a) کعبی ؛ مکعبی ۔

Cubically : (adv) از روئے مکعب ۔

Cubicle : (n) [L. "cubiculum"] طلبا کے کمرے ؛ طلبا کی خوابگاہ۔

Cubicular : (a) طلبا کی خوابگاہ سے متعلق ۔

Cubiculum / Cubiculo : (n) [ L.] خوابگاہ ؛ چھوٹا کمرہ ۔

Cubiform : (a) کعب نما ؛ مکعب جیسا ۔

Cubism : (n) مہندسانہ نقاشی (فن تصویر یا نقاشی کا ایک جدید اسلوب جس میں اشیا کو اس طرح دکھاتے ہیں کہ وہ ہندسی اشکال کا مجموعہ نظر آئیں )۔

Cubist : (n) مہندسانہ نقاش ۔

Cubit : (n) [L. "cubitum"] (۱) ایک قدیم پیمانہ ۱۸ سے ۲۲ انچ تک ؛ ہاتھ ( کہنی سےانگلیوں تک ) ۔ (۲) آدھا گز ۔

Cubital : (a) (۱) ایک ہاتھ لمبا ؛ ۱۸ انچ لمبائی والا ۔ (۲) ( تشریح ) انسان یا حیوان کے ہاتھ یا بازو کے اگلے حصہ سے متعلق ۔

Cubito - : ترکیبی جزء بمعنی 'cubital'

Cubo - : جزء ترکیبی بمعنی 'مکعب' ۔

Cubo-cuneiform : (a) (۱) (تشریح) کعبیہ یا میخی ھڈی سے متعلق ۔ (۲) مکعب اور دوسرے مجسمات سے ملا ھوا ۔

Cuboid : (a) [Gr."Kuboides"] (۱) کعب شکل : مکعب : کعبیہ نیز سطح مستوی : (ریاضی) مکعب نما ۔ (۲) میخی ھڈی ۔

Cuboidal : (a) (۱) مکعبی : سطح مستوی کا : (ریاضی) مکعب نما وار ۔ (۲) میخی ھڈی کا ۔

Cuca / Cucaine : (n) Coca کی متبادل شکل ۔

Cucking-stool : (n) تادیبی کرسی : غوطہ کرسی (ایک قسم کی کرسی جس میں بد زبان عورتوں یا دغاباز دکانداروں کو بندھواتے یا پانی میں بطور سزا غوطے دلواتے تھے) ۔

Cuckold : (n) [OF."cucuald"] (۱) زانیہ کا شوھر : دیوث ۔ (۲) ایک امریکی چڑیا ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی ۔

Cuckold : (v) قرمساق بنانا ۔

Cuckold-knot : (n) ایک قسم کی گرہ ۔

Cuckold-neck : (n) دیکھو Cuckold

Cuckoldom : (n) قرمساقیت : زناکاری ۔

Cuckoldry : (n) قرمساق بنانا ۔

Cuckoldy : (a) قرمساق صفت ۔

Cuckoo : (n) [ME."cuccu"] (۱) کوکو : کوئل جیسا پرند : خوش آواز پرند ۔ (۲) (استعارتًا) بیوقوف : سادہ لوح : الو ۔ (۳) کوئل کی آواز یا اس کی نقل ۔ (٤) موسم بہار کے مختلف قسم کے پھولوں کا نام ۔ (٥) مچھلی کی ایک نوع ۔

Cuckoo : (a) (۱) کوئل نما : کوئل سے متعلق ۔ (۲) بے وقوف : سادہ لوح ۔ (۳) بے ھوش (خصوصاً ضرب کی وجہ سے) ۔ (٤) طفیلی (بعض چیونٹیوں کے بارے میں) ۔

Cuckoo : (v) (۱) کوئل کی آواز نکالنا ۔ (۲) متواتر تکرار کرنا ۔

Cuckoo-bee : (n) ایک قسم کی شہد کی مکھی ۔

Cuckoo-beed : (n) پودوں کی ایک قسم ۔

Cuckoo-clock : (n) کوئل گھڑی جو کوئل کی آواز کی طرح بجتی ھے ۔

Cuckoo-dove : (n) آسٹریلیا اور جزائر شرق الھند کی فاختہ کی ایک قسم ۔

Cuckoo-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Cuckoo-flower : (n) پھولوں کی ایک قسم جس میں سنبل وغیرہ داخل ھیں ۔

Cuckoo-fly : (n) مکھی کی ایک قسم ۔

Cuckoo-meat : (n) ایک قسم کا پودا : جنگلی ترشک ۔

Cuckoo-pint : (n) پودوں کی ایک قسم ۔

Cuckoo-spit : (n) (۱) کیڑوں کا لعاب جس میں انڈے لپیٹ دیتے ھیں ۔ (۲) پھولوں کی ایک قسم ۔

Cuckoo-spittle : (n) دیکھو Cuckoo-spit

Cuckoo('s) bread : ایک قسم کا پودا ۔

Cuckoo ('s ) fool / maid (en) / mate : (n) چڑیوں کی قسم ۔

Cuckoo's meat : ایک قسم کا پودا ، جنگلی ترشک ۔

Cucullate : (a) [late. L."cuculatus"] (حیوانیات و نباتیات) غلافی : ٹوپی دار ۔

Cuculated : (a) دیکھو Cuculate

Cuculiform : (a) غلاف کی طرح : ٹوپ کی مانند ۔

Cuculine : (a) کوئل سے متعلق : کوئل نما ۔

Cucumber : (n) [L. "cucumferem"] (۱) ککڑی : کھیرا : خیار (پودے اور پھل) ۔ (۲) اس طرح کے دوسرے پودے ۔

Cool as a cucumber : مطمئن : غیر مضطرب : مجتمع خاطر : ضابط ۔

Cucumber-root : (n) ککڑی ، کھیرا وغیرہ کی جڑ : بیخ خیارین ۔

Cucumber-tree : (n) امریکی درختوں کی ایک نوع جس کے پھل چھوٹے خیار کی طرح ھوتے ھیں ۔

Cucurbit : (n) [L."cucurbita"] کدو کی قسم کا درخت ۔

Cucurbitaceous : (a) خیار نوع کا ۔

Cucurbital : (a) [L."cucurbita"] خربوزہ وغیرہ کی جنس کے پھلوں کا نام ۔

Cucurbitine: (a) [f.as prec.] کدو کی شکل کا(کدودانہ کیڑا) ۔

Cucuy /Cucuyo : (n) [Haitian] جزائر غرب الهند کا جگنو ۔

Cud : (n) [OE. "cwidu"] (۱) جگالی ؛ پاگر ( جگالی کرنے کا فعل اور وہ غذا جس سے جانور جگالی کرتا ھے ) ۔ (۲) کوئی چیز جسے آدمی منھ میں رکھ کر چباتا ھے ۔ (۳) جس چیز کے بارے میں سوچا جائے ۔

To chew the cud : (۱) جگالی کرنا ۔ (۲) (استعارۃً ) سوچ بچارکرنا ؛ ادھیڑ بن میں ھونا ۔

Cudbear : (n) [after Dr. Cuthbert Gordon, a Sc. Chemist] (۱) سرخ یا ارغوانی رنگ کا سفوف جسے مختلف قسم کی کائیوں سے بناتے ھیں ۔ (۲) ایک قسم کی کائی ۔

Cuddalore stones : (n) ( تاریخ ) کڈالور پتھر ۔

Cudden : (n) [Gael. "cudainn"] ایک قسم کی مچھلی ۔

Cuddle : (v) [Origin unknown] (۱) چمٹانا ؛ گلے لگانا ؛ بغلگیر ھونا ؛ لاڈ پیار کرنا ۔ (۲) گلےلگا کر سونا ؛ ھم آغوش ھونا ؛ گل بھیاں ڈالنا ؛ آرام سے سونا ؛ پڑ رھنا ؛ کنڈلی منڈلی مارنا ۔

Cuddle : (n) ھم آغوشی ؛ بغلگیری ۔

Cuddlesome : (a) ھم آغوش ھونے کے قابل ؛ قابل محبت ۔

Cuddly : (adv) دیکھو Cuddlesome

Cuddy /Cudeigh : (n) [Corruption of Irish "Cuid Oidhche"] (۱) رات کی مہمانداری جو رعایا مالک کے لئے کرتی تھی ۔ (۲) اس مہمانداری کے عوض میں لگان یا تحفہ ؛ رشوت ۔

Cuddy : (n) [f.Cuddy, nickname for Cuthbert] (۱) (اسکاچستان) گدھا ؛ خر ۔ (۲) مچھلی کا بچہ ۔ (۳) بیوقوف ؛ احمق ؛ هنبق ۔ (٤) ( جرثقیل کا ) بیرم ۔

Cuddy : (n) [Origin unknown] جہاز کا چھوٹا کمرہ ؛ حجرہ ؛ کوٹھری ؛ الماری ۔

Cudgel : (n) [OE."cycgel"," kicgel"] (۱) ڈنڈا ؛ سونٹا ؛ گدکا ؛ بانڈی ۔ (۲) بانڈی بازی ؛ گد کا بازی ۔

To take up the cudgel : (۱) حمایت کرنا ؛ پشت پناھی کرنا ۔ (۲) مباحثہ کرنا ؛ بحث کرنا ؛ مقابلہ کرنا ۔

Cudgel : (v) (۱) سونٹے سے پیٹنا ؛ ڈنڈے لگانا ۔ (۲) دماغ لڑانا ۔

To cudgel one 's brain for : دماغ لڑانا ؛ دماغ کھرچنا ؛ دماغ سوزی ؛ سوچنے کی کوشش کرنا ۔

Cudgelled : (a) ڈنڈے سے پیٹا یا مارا ھوا ۔

Cudgeller : (n) ڈنڈے سے پیٹنے یا مارنے والا ۔

Cudweed : (n) ایک قسم کے کپاسی پودے کا چارا ( جو ان مویشیوں کو دیتے ھیں جن کی جگالی کی عادت جاتی رھتی ھے ) ۔

Cue : (n) (۱) انگریزی حرف Q ۔ (۲) بیل کی نعل ۔

Cue : (n) [L."quando"] (۱) (ناٹک ) ترك ؛ دنبالہ ؛ تقریب (یعنی ایک ایکٹر کے مکالمہ کا آخری لفظ یا کلمہ جس میں دوسرے ایکٹر کی آمد کا اشارہ یا تمہید ھو ) ؛ سخن رھنما ۔ (۲) تقریبی ٹیپ یا تان ۔ (۳) اشارہ ؛ تمہید ؛ تنبیہ ۔ (٤) ھدایت (ٹھیک طریقے کی جو ایکٹر یا مطربہ کو کنایتاً کی جائے ) ۔ (٥) ادا کاری کا حصہ ؛ صحیح طریقہ کار ۔ (٦) روشن ؛ رویہ ؛ خلق و خو ۔

To give one the cue : کسی کو ھدایت کرنا کہ کب اور کیوں کر کام کرنا چاھیئے ۔

To take one 's cue from : کسی کی ھدایت پر چلنا ۔

Cue : (v) (۱) اشارہ کرنا ؛ ھدایت کرنا ۔ (۲) (موسیقی) تقریبی تان یا ٹیپ دینا ۔

Cue : (n) [L."cauda"] (۱) قطار ؛ صف ۔ (۲) بلیرڈ کی چھڑی ۔

Cue : (v) (۱) صف بنانا ؛ قطار بنانا ۔ (۲) بلیرڈ کی چھڑی دینا یا مہیا کرنا ۔

Cue-owl : (n) الو کی ایک قسم ۔

Cueist : (n) بلیرڈ کا کھلاڑی ۔

Cueless : (a) بغیر چوٹی کا ۔

Cuff : (n) [ME."coffe","cuffe"] (۱) کف ( آستین کا ) ؛ پٹی ( کپڑے کی ) جو کلائی پر لگاتے ھیں ؛ سر آستین ۔ (۲) ھتھکڑی ۔

Cuff : (n) [ME. "cuffe"] طمانچہ ؛ تھپڑ ۔

Cuff : (n) دھینگا مشتی کرتے ھوئے ۔

Cuff : دیکھو Scruff

Cuff : (n) خسیس ؛ بخیل ؛ کنجوس ۔

Cuff : (v) (۱) طمانچہ مارنا ؛ تھپڑ مارنا ؛ مارنا ۔ (۲) مار پیٹ ۔

Cuffed : (a) کف دار ۔

Cuffer : (n) خسیس ؛ بخیل ۔

Cuffer : (n) کف لگانے والا ؛ کف دوز ۔

Cuffer : (n) مکا باز ۔

Cuffer : (n) عجیب و غریب قصہ ۔

Cuffin : (n) دیکھو Cove

Cufic / Cuphic / Kutic : (a) [f.Cufa or kufa, an ancient City near Babylon] کوفی ؛ اھل کوفہ ؛ خط کوفی ۔

Cui bono : (n) (۱) ( لاطینی فقرہ ) یہ کسی کے نفع کا کام ھے ۔ (۲) کیا فائدہ ؟ کس غرض سے ؟

Cuilko : (n) میکسیکو کے مقبرے ؛ کوئی کوئیلکو ۔

Cuirass : (n) [L. "Coriacea"] (۱) زرہ بکتر ؛ چار آئینہ ۔ (۲) کرتی ؛ زنانہ صدری یا سینہ بند ۔ (۳) جانور کی ھڈی کی ڈھال یا زرہ ؛ جہاز کی زرہ ؛ زرہ استخوانی ؛ جانوروں کے چمڑے کی زرہ ۔

Cuirass : (v) زرہ بکتر لگانا ؛ زرہ پہننا ۔

Cuirassed : (a) زرہ پوش ( جہاز ) ۔

Cuirassier : (n) زرہ پوش سوار ؛ اوپچی ۔

Cuit-boulli : (n) [F.] ابال کر نرم کیا ھوا اور تشکیل دیا ھوا چمڑا ۔

Cuisine : (n) [L."coquina"] (۱) طرز طباخی ؛ پکانے کا سلیقہ ۔ (۲) باورچی خانہ ؛ کھانے پکوانے کا انتظام ۔

Cuisinier : (n) [F.] باورچی ؛ طباخ ؛ باورچن ۔

Cuisse /Cuish : (n) [Fr."cuissaux"] ران بند ؛ ران پوش ؛ ران کی زرہ (جنگ میں حفاظت کے لئے) ۔

Cuittle : (v) (۱) پھسلانا ؛ دم دینا ۔ (۲) گدگدی لگانا ۔

Cul : (n) [L. "culus"] سرین ؛ مقعد ۔

Cul-de-four : (n) [F.] (تعمیرات) محراب ؛ طاق ۔

Cul-de-lampe : (n) [F.] (۱) (تعمیرات) آرائشی سہارا التی مخروطی شکل میں ۔ (۲) (طباعت) گل بیاض ۔

Cul-de-sac : (n) [F.] (۱) بند گلی ؛ کوچہ سر بستہ ۔ (۲) (تشریح) نلکی (جس کا رخ بند ھو) ۔

-cula : دیکھو culus

Culch /Cultch : (n) [OF."culche"] کوڑا کرکٹ ؛ ضائعات ۔

Culdee : (n) [O.Ir. "cele de"] کلڈی ؛ اٹھارویں صدی عیسوی کے ایک اسکاٹش مذھبی سلسلہ کا رکن ۔

Culdee : (a) کلڈی سے متعلق ۔

-cule : لاطینی لاحقہ جو Cula-'culus'-cule, -cle یا Culum کی شکل میں بعض انگریزی الفاظ کے آخر میں آتا ھے ۔

Culet : (n) [F. "cul"] (۱) ھیرے کا زیریں حصہ ۔ (۲) سرین پوش ؛ سرین کی زرہ ۔

Culet : (n) [L. "collecta"] تعین ؛ تشخص ۔

Culex : (n) [L.] ( حیوانیات ) کیولکس ؛ مچھروں کی ایک نوع ۔

Culgee : (n) [pers. "kalagi"] کلغی ؛ طرہ ۔

Culinary : (a) [L. "culinarius"] (۱) مطبخی ؛ باورچی خانہ سے متعلق ۔ (۲) پختنی ' لائق پخت ؛ پکانے کے قابل ( شے ) ۔

Cull : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Cull : (n) [Abbrev. of CULLY] سادہ لوح ؛ فریب خور ۔

Cull : (n) [L. "colligere"] (۱) چھٹیل جانور جو گلہ سے علاحدہ رکھا جائے اس لئے کہ وہ افزائش نسل کےقابل نہیں ۔ (۲) کوئی بے مصرف چیز ؛ رد کی ھوئی چیز ۔

Cull : (v) (۱) چننا ؛ (پھول ) انتخاب کرنا ؛ چھانٹنا ؛ الگ کرنا ؛ نکالنا ۔

Cull : (v) بغلگیر ہونا ؛ سینے سے لگانا ۔

Culler : (n) (۱) منتخب ؛ چنا ہوا ۔(۲) چننے والا ۔

Cullender : (n) دیکھو Colander

Cullet : (n) شیشے کا بیکار ٹکڑا ( جسے پگھلا کر پھر شیشہ بنائیں )۔

Culling : (n) انتخاب ۔

Cullings : (n) منتخب حصہ ؛ علاحدہ کیا ہوا حصہ ۔

Cullion : (n) [F."couillon"] (۱) فرومایہ ۔ (۲) ( جمع میں ) ایک ثعلبیہ پودا ۔ (۳) خایہ ۔

Cullis : (n) [L."colaticius"] شوربا ؛ آب گوشت ۔

Cullis : (n) [F. "coulisse"] ( تعمیرات ) نالی ۔

Cully : (n) [perh. alter. of CULLION] ( بازاری ) احمق ؛ اسامی ؛ سادہ لوح ۔(۲) ساتھی ؛ رفیق ؛ دوست ۔

Culm : (n) [ME. "culme"] (۱) کوئلے کی گرد یا چور ؛ کوئلے کا غبار ۔(۲) پھلیا ۔ (۳) (ارضیات) بھربھرے پتھر ۔

Culm : (n) [L."culmus"] نرکل ؛ تنا ؛ پتھا (گھاس کا) ؛ نے ۔

Culm : (v) نرکل یا تنا بننا ۔

Culmen : (n) [L. ] (۱) پرندوں کی چونچ کے بالائی حصے کا ابھار ۔ (۲) ( تشریح ) دماغ کا بالائی کرمینہ ۔ (۳) نقطۂ عروج ؛ بلندی ۔

Culmiferous : (a) [f. CULM] (طبقات الارض ) بھر بھرے پتھروں والا ۔

Culmiferous : (a) [L."culmus"+(i)FEROUS] ایسا پودا جس کی جڑ سے بہت سے تنے نکلیں ؛ متعدد تنوں کا پودا ۔

Culminant : (a) [late L."culminantem"] (۱) ذی معارج ؛ اوج رسیدہ ؛ سمت الراس پر پہنچا ہوا ۔ (۲) سمت الراس ؛ اوج ؛ معراج ۔

Culminate : (v) [late L."culminat-", "culminare"] (۱) بلند ہونا ؛ اونچا چڑھنا ؛ معراج کو پہنچنا ؛ اوج پر ہونا ۔(۲) ۔(ہیئت) سمت الراس یا نقطہ نصف النہار پر ہونا ۔(۳) معراج کو پہنچانا ؛ اوج پر لے جانا ۔

Culminate : (a) اوپر بڑھنے والا (مونگا وغیرہ کا) ۔

Culmination : (n) بلندی ؛ معراج ؛ سمت الراس پر پہنچنا ؛ اوج ۔

Culminative function : (n) (ریاضی ) علو پذیر تفاعل ۔

Culmy : (a) [f. CULM] (کوئلے کے) گردوغبار کی طرح کا ۔

Culot : (n) [F. dim. of "cul"] آھنی ورقہ ۔

Culottic : (a) [F."culotte"] چھوٹی پتلون پہنے ہوئے ؛ محترم ؛ آبرو مند ۔

Culottism : (n) آبرومندی ۔

Culpability : (n) مجرمیت ؛ گنہگاری ؛ معصیت ۔

Culpable : (a) [L. "cupabilis"] سزا کا مستوجب ؛ قابل گرفت ؛ قابل مواخذہ ۔

Culpable negligence : (n) مجرمانہ غفلت ؛ (تاریخ) مجرمانہ لا پرواہی ؛ قابل سزا ؛ لا پرواہی ۔

Culpableness : (n) دیکھو Culpability

Culpably : (adv) مجرمانہ ؛ ازراہ خطا ۔

Culpose : (a) [L."Culpa"-+OSE] (رومی قانون ) مجرمانہ غفلت کرنے والا ۔

Culprit : (n) [AF. "cut"+ L."prit"] مجرم ؛ عاصی ؛ گنہگار ؛ خاطی ۔

Cult : (n) [L. "cultus"] (۱) طریق ؛ عبادت ؛ دین ؛ عقیدت مندی ؛ پرستش (کسی شے یا شخص کی ) مسلک ۔ (۲) ( نفسیات ) پرستاری ۔ (۳) ( تاریخ ) دینی رسوم ۔

Ancestor cult : ( سماجیات ) آبائی مسلک ۔

Animal cult : ( تاریخ ) مسلک حیوان پرستی ۔

Ghost cult : ( سماجیات ) پریت پوجا ۔

Hero cult : ( سماجیات ) پرستش سورما ۔

Lumawig cult : ( تاریخ ) لوماوگ پرستش ۔

Mystery cult : ( سماجیات ) مسلك راز ۔

Cult animal : (n) ( تاریخ ) پرستش کا جانور ۔

Cult object : (n) ( سماجیات ) پرستش کی چیز ۔

Cult of ghost : (n) ( سماجیات ) بھوت پریت کی پوجا ۔

Cult of the dead : (n) ( سماجیات ) مردوں کی پوجا ۔

Cultch : (n) Culch کی متبادل شکل ۔

Cultism : (n) [Sp."cultismo"] (۱) خاص قسم کی پرستش پر اعتقاد ۔(۲) سولھویں سے سترھویں صدی عیسوی میں ھسپانوی ادب میں رائج نفاست ادب ۔

Cultivable : (a) قابل کاشت ؛ قابل زراعت ۔

Cultivable land : (n) قابل کاشت زمین ۔

Cultivable wasteland : (n) قابل کاشت پڑتی زمین ۔

Cultivatable : (a) قابل کاشت ؛ قابل زراعت ۔

Cultivate : (v) [late L. "cultivus"] (۱) زراعت کرنا ؛ کھیت جوتنا – (۲) (استعارتًا) ترقی دینا ؛ سنوارنا ؛ درست کرنا ؛ بہتر بنانا (اخلاق و آداب کو ) ؛ ذوق پیدا کرنا ۔ (۳) توجہ کرنا ؛ کوشاں یا خواھاں ھونا – (٤) زمین تیار کرنا ؛ تردد کرنا ( زراعت کرنا ) ۔ (٥) بڑھانا ؛ ذھنی تربیت کرنا ۔

Cultivation : (n) (۱) زراعت ؛ کاشت ؛ فلاحت ۔ (۲) ( استعارتًا ) توجہ ؛ دھیان ۔(۳) تربیت ۔

Extensive cultivation : (تجارت و معاشیات ) وسیع کاشت ۔

Intensive cultivation : (تجارت و معاشیات ) گہری کاشت ؛ کاشت عمیق ۔

Marginal cultivation : (تجارت و معاشیات ) مختتم کاشت ۔

Cultivator : (n) (۱) کسان ؛ کاشتکار ؛ مزارع ۔ (۲) آلہ کشاورزی ؛ مشینی هل ؛ ایك زراعتی آلہ جس کے ذریعہ زمین نرم کی جاتی اور گھاس نکالی جاتی ھے ۔

Cultrate : (a) [L. "cultratus"] ( طبیعیات ) کاردلب ؛ چھری پھل (جس کے کنارے یا لب چھری کی مانند ھوں ) ؛ تیز دھار والا ۔

Cultrated : (a) تیز دھار ؛ چھری پھل ۔

Cultriform : (a) کارد نما ؛ تیغ صورت ۔

Culturable : (a) قابل زراعت ؛ قابل کاشت ؛ لائق پرورش ؛ قابل تہذیب ؛ قابل تربیت ۔

Cultural : (a) (۱) تہذیبی ؛ تمدنی ؛ ثقافتی ۔ (۲) زراعتی ؛ فلاحتی ۔(۳) تربیتی ۔

Cultural adaptation : (n) ( سماجیات ) تہذیبی هم آهنگی ۔

Cultural advance : (n) ( سماجیات ) تہذیبی ترقی ۔

Cultural affiliation : (n) ( تاریخ ) تہذیبی الحاق ۔

Cultural affinity : (n) ( تاریخ ) تہذیبی نسبت ۔

Cultural association : (n) ( تاریخ ) تہذیبی رابطہ ۔

Cultural behaviour : (n) ( سماجیات ) تہذیبی عمل ۔

Cultural boundries : (n) ( تاریخ ) تہذیبی سرحدیں ۔

Cultural change : (n) ( سماجیات ) تبدیلیء تہذیب ۔

Cultural coherence : (n) ( تاریخ ) تہذیبی ربط ؛ تہذیبی رشتہ۔

Cultural compulsion : (n) ( سماجیات ) تہذیبی دباؤ ۔

Cultural conflict : (n) ( سماجیات ) تہذیبی تصادم ؛ ( نفسیات وتعلیمات ) کشاکش تہذیب

Cultural control : (n) ( سماجیات ) تہذیبی تسلط ۔

Cultural determination : (n) ( سماجیات ) تہذیبی تعین حدود ۔

Cultural environment : (n) ( تاریخ ) تہذیبی ماحول ۔

Cultural evolution : (n) ( سماجیات ) تہذیبی ارتقاء ۔

Cultural flexibility : (n) ( سماجیات ) تہذیبی لچك داری ، لوچ ۔

Cultural forces : (n) ( تاریخ ) تہذیبی قوتیں ۔

Daft : (a) [ME.'dafftе'.] (۱) احمق ؛ بیوقوف؛ نادان ؛ جاہل ؛ بے دھڑک ؛ وحشی ؛ خبطی ؛ سنکی ؛ سودائی ۔ (۲) منکسر ۔

Daftlike : (a) احمق ؛ بیوقوف ؛ احمقانہ ۔

Daftly : (adv.) احمقانہ طور پر ۔

Daftness : (n) بے وقوفی ؛ حماقت ۔

Dag : (n) [ME. of unkn. origin.] (۱) کسی چیز کا نوکدار آویزاں حصہ ۔ (۲) بھیڑ کے پچھلے حصے کا گرد سے جما ہوا اون کا ٹکڑا ۔

Dag : (n) [of unkn. origin.] ایک قسم کا بھاری پستول ۔

Dag : (n) [OFr."dague".] (۱) جوان بارہ سنگے کا سیدھا نوکدار سینگ ۔ (۲) ایک پن یا چٹخنی ۔

Dag : (n) [ON."dagg".] اوس ؛ شبنم ؛ ترشح ؛ کہرہ ۔

Dag : (v) [ME.] (۱) ( کسی کپڑے کے ) کنارے کو کاٹنا اس طرح کہ اس میں دندانے پڑ جائیں ۔
(۲) میلا کرنا؛ کیچڑ سے لت پت کرنا ۔
(۳) ( بھیڑوں کے ) جمے اور الجھے ہوئے اون کو کاٹنا ۔

Dag : (v) [ME.] [related to Ofr. dague.] ( کسی نوکیلے ہتھیار سے ) بھونکنا ۔

Dag : (v) پستول سے مارنا ۔

Dag : (v) چھڑکنا ؛ تر کرنا ؛ ترشح ہونا ۔

Dag-lock : (n) (جمع میں) بھیڑ کے پچھلے حصوں میں گرد سے اٹے ہوئے اون کے گچھے ۔

Dagesh / Daghesh : (n) [Heb.] عبرانی حرف میں ایک نقطہ ۔

Dagger : (n) [ME. perh. f. Dag+er.] (۱) خنجر ؛ کٹار ؛ پیش قبض ۔ (۲) ( مجازاً ) اذیت پہنچانے والی کوئی چیز ۔ (۳) شہتیر کا ایک ٹکڑا ۔
(٤) ( طباعت ) چلیپے کا نشان حوالے کے لئے ۔ (٥) ایک قسم کا پروانہ جس کے اگلے پر پر سیاہ خنجر نما نشان ہوتا ہے ۔

Fint dagger : چقماقی ٹیگر ۔

Gerzean Copper dagger : تانبے کا گرزیانی خنجر ۔

Midrib dagger : پسلی خنجر ۔

Pressure-flaked dagger : دباؤ سے تراشے ہوئے پتھر کا خنجر ۔

Rhomboid dagger : اثرستان کے پارلیمنٹ کا ایوان زیریں ۔

Dagger : (v) (۱) خنجر بھونکنا ؛ چھرا مارنا ۔
(۲) خنجر نما نشان لگانا ( طباعت میں ) ۔

Daggle : (v) [f. Dag (v)] (۱) تر کرنا ؛ بھگونا ۔
(۲) کیچڑ سے لت پت کرنا ۔

Daggle-tail : (n) وہ عورت جس کے کپڑے کیچڑ سے لت پت ہوں ؛ بد سلیقہ عورت ۔

Daggle-tailed : (a) کیچڑ سے لت پت کپڑوں والی ؛ بد سلیقہ ۔

Dago : (n) [Sp."Diego".] ہسپانوی ۔

Dagoba : (n) [Sinhalese."dagaba".] گنبد نما عمارت جس میں بدھ یا بدھ مت کے سنت کے تبرکات یا صالحات ہوں ۔

Dagon : (n)[Heb."dagan".] قدیم فلسطینیوں کا قومی دیوتا جس کا سر ، سینہ اور بازو آدمی کے ہوتے ہیں اور جسم مچھلی کا ؛ بت ۔

Daguerreotype : (n) [F."daguerreotype".] ڈیگرو ٹائپ ؛ ڈیگرو عکاسی ؛ تصویر لینے کا ابتدائی طریقہ جس میں عکس پہلے ریوڈین سے حساس بنائے ہوئے نقرئی پلیٹ پر لیا جاتا تھا اور پھر اسے پارے کے بھاپ سے آشکار کیا جاتا تھا ۔

Daguerreotype : (v) ڈیگرو عکاسی کرنا ۔

Daguerreotyper /-pist : (n) ڈیگرو عکاسی کرنے والا ۔

Daguerreotypic /-al : (a) ڈیگرو عکاسی سے متعلق ۔

Daguerreotypy : (n) ڈیگرو عکاسی کا عمل ۔

Dahabeeyah/-biah : (n) دریائے نیل کی بادبانی کشتی ؛ ذہبیہ ۔

Dahlia : (n) [f.Dahl, a Swedish botanist.] (۱) ڈالیا؛ گل کوکب؛ میکسیکو کا ایک پودا رنگ برنگ کے پھول کا ۔
(۲) ایک قسم کا سرخ رنگ ۔

Blue dahlia : ( مجازاً ) ناممکن چیز ؛ گولر کا پھول ۔

Dahlin : (n) ڈالیا کے بھلوں سے نکلنے والا انولین ۔

Dail Eireann : (n) [Ir.] آئرستانی پارلیمنٹ کا دارالعوام ۔

Daily : (a) [W. Ger. 'dag'.] روزانہ ؛ یومیہ ؛ روز مرّہ ؛ روز بروز ؛ متواتر ؛ مسلسل ؛ لگاتار ؛ اکثر ۔

Daily : (n) (۱) روزنامہ اخبار ؛ روزنامہ ۔ (۲) یومیہ تنخواہ پر کام کرنے والا نوکر ۔

Daily : (adv.) روزانہ طور پر ؛ ہر روز ؛ مسلسل طور پر ؛ لگاتار ۔

Daily allowance : (n) یومیہ بھتا ۔

Daily bread : (n) روزی۔

Daily counter payment book : (تجارت)یومیہ کاؤنٹر ادائی بھی ۔

Daily counter receipts book : (تجارت)یومیہ کاؤنٹر وصولی‌بھی ۔

Daily earning : (n) یومیہ آمدنی ۔

Daily-graph : (n) ( صوت ) تلفونی صوت نگار ۔

Daily hours : (n) روزانہ اوقات کار ؛ اوقات کار یومیہ ۔

Daily-paid labour : یومیہ بھتا مزدور ۔

Daily pay : (n) یومیہ تنخواہ ۔

Daily task : (n) یومیہ کام ( کار ) ۔

Daily wages : (n) (تجارت ، معاشیات) یومیہ اجرت ۔

Daily waiter : (n) یومیہ اجرت پر کام کرنے والا ہوٹل کا ملازم ۔

Daily wants : (n) یومیہ ضرورتیں ۔

Daim : (n) [OF.'dain'.] چکارا ؛ ایک قسم کا ہرن ۔

Daimio : (n) [Chinese 'dai+mio'.] جاپانی جاگیر دار ؛ مشروط الخدمت جاگیردار ؛ سردار ؛ امیر ۔

Daimon : (n) [Gr.'daimon'.] محافظ روح ۔

Dain : (n) [ME. f. 'dedain'.] بدبو ؛ حقارت ۔

Dainteth /-ith : [OEr.'deintiet'.] (۱) لطیف؛ نفیس؛ عمدہ؛ اعلا؛ تحفہ ۔(۲) لذیذ ؛ خوشگوار ؛ مزے دار؛ حسین ؛ خوب صورت ؛ نازک ؛ صاف ستھرا؛ صفائی پسند ؛ نفاست پسند ؛ نازک مذاق ؛ حد سے زیادہ نفیس مزاج ؛ تانا شاہ ۔ (۳) عشرت پسند ۔

Daintify : (v) لطیف بنانا ۔

Daintily : (adv.) نفاست سے ؛ عمدگی سے ؛ خوب صورتی کے ساتھ ؛ نزاکت سے ؛ عیش پسندانہ ۔

Daintiness : (n) [f. Dainty+-ness.] نفاست ؛ خوبصورتی ؛ باریک بینی ؛ عیش پسندی ۔

Dainty : (n) [OF."deintie","daintie".] (۱) لذیذ یا نفیس غذا ؛ تحفہ ؛ ترلقمہ ؛ ترمال ۔(۲) پسندیدہ (چیز)۔

Dainty : (a) دیکھو Dainteth

Daiquiri : (n) [f. Daiquiri, in Cuba.] رم ( شراب ) چونا یا لیموں اور چینی کا ایک مشروب ۔

Dairi : (n) [Chinese "dai+ri".] میکاڈو ؛ میکاڈو کا محل ۔

Dairi-sama : (n) میکاڈو کا لقب ۔

Dairy : (n) [ME."deierie".] (۱) شیر خانہ ؛ پنیر اورمکھن بنانے کا کارخانہ یا عمارت ۔(۲) زراعتی فارم کا شیر خانہ ۔(۳) دودھ وغیرہ کی دکان ؛ دودھ کے کارخانہ کی گائیں ۔

Dairy farm : (n) شیر خانہ ؛ دودھ کا کارخانہ ۔

Dairy-farmer : (n) شیر خانہ کا مالک ۔

Dairy farming : (n) شیر خانہ داری ۔

Dairy husbandry : (n) انتظام شیر کاری ۔

Dairy industry : (n) صنعت شیر کاری ۔

Dairy school : (n) اسکول جس میں شیر کاری سکھائی جاتی ھے ۔

Dairy woman : (n) شیرخانہ کی منتظمہ ۔

Dairying : (n) شیر کاری ؛ دودھ رکھنے یا پنیر اور مکھن بنانے کا طریقہ یا کام ۔

**Dairymaid : (n)** شیر خانہ میں کام کرنے والی لڑکی ۔

**Dairyman : (n)** دودھ فروش ؛ شیرخانہ کا مالک ؛ شیر خانہ میں کام کرنے والا ۔

**Dais : (n) [OF."deis".]** (۱) چبوترہ ؛ شہ نشین ؛ ڈائس ۔ (۲) تخت کا قبہ ۔

**Daisied : (a)** گل مروارید سے آراستہ یا بھرا ہوا ۔

**Daisy : (n) [OE."dazes","eaze".]** (۱) ڈیزی ؛ گل مروارید ؛ بابونہ ۔(۲) ڈیزی کے قسم کے دوسرے پودے ۔ (۳) (عامیانہ) اعلا درجہ کی چیز یا شخص ۔ (٤) ایک مشروب جس میں شراب، لیموں، سوڈا کا پانی وغیرہ ہوتے ہیں ۔(۵) سور کے شانہ کا گوشت دھوئیں میں سکھایا ہوا ۔

Michaelmas daisy : گل مینا کی قسم کے پھول ۔

Ox-eye daisy : گل داؤدی ۔

**Daisy-chain : (n)** ڈیزی کا ہار ۔(۲) سلسلہ (واقعات ، مدات وغیرہ کا)۔

**Daisy cutter : (n)** (۱) گھوڑا ، جو قدم بہت کم اٹھائے ۔ (۲) (کرکٹ) گیند جو زمین پر لڑھکتی جائے ۔ (۳) ( عامیانہ ) ایک قسم کا بم۔

**Dak :** (۱) چٹھی رسانی یا بار برداری بذریعہ ڈاک ۔

**Daker/Daiker /Dakir : (n)** Dicker کی متبادل شکل ۔ (۲) ڈاک ؛ آدمیوں یا گھوڑوں کی ڈاک ۔

**Daker-hen : (n) [Origin unknown.]** آب چلیک بری ؛ آب چلیک صحرائی ۔

**Dakoit : (n)** دیکھو Dacoit

**Dal : (n) [ Hindi ]** دال ۔

**Dalai / Dalai-lama : (n)** تبت یا منگولیا کا بودھ پجاری ؛ لاما گرو ؛ تبت کا دلائی لاما یا بڑا لاما ۔

**Dale : (n) [OE."dael"]** وادئی صغیر ۔

**Dale : (n) [ME.]** زمین کا ٹکڑا خصوصاً غیر منقسم شدہ کھیت ۔

**Dale : (n) [LDu.]** چوبی نلکی یا تگاڑ ( پانی نکالنے کیلئے) ۔

**Dale-land : (n)** کسی ضلع کی نشیبی زمین ۔

**Dale-lander / -man : (n)** کسی ضلع کی نشیبی زمین کے باشندے ۔

**Dalesman : (n)** وادیٔ صغیر کا باشندہ ؛ خصوصاً کمبر لینڈ ( Cumber land ) ، ویسٹ مورلینڈ (West morland) کا باشندہ ۔

**Daleth : (n) [Heb.]** عبرانی زبان کا چوتھا حرف ۔

**Dalle : (n) [Fr.]** (۱) پتھر؛ سنگ مرمر یا مٹی کی سل فرش پر لگانے کیلئے ۔(۲) (جمع میں) سیل تیز ۔

**Dalliance : (n) [Dally+-ance.]** نازونیاز ؛ بوس و کنار ؛ تساہل ؛ ٹال مٹول ۔

**Dallier : (n)** دل لگی کرنے والا ؛ وقت ٹالنے والا ؛ ٹال مٹول کرنے والا ؛ عشق باز ۔

**Dallop :** (روزمرہ) کھانے کی چیزوں وغیرہ کا لونداً ۔

**Dally : (v) [OF."dalier".]** (۱) جی بہلانا ؛ دل لگی کرنا ۔ (۲) ہنسنا بولنا ؛ بوس و کنار کرنا ؛ پیار کرنا ۔ (۳) اٹھلانا ؛ نخرے کرنا ؛ چوچلے کرنا ۔(٤) ٹالنا ؛ ٹال مٹول کرنا ۔ (۵) دیر لگانا؛ وقت ٹالنا ؛ مٹر گشتی میں وقت کھونا؛ سستی کرنا ؛ تاخیر کرنا ؛ بیہودہ وقت گزاری کرنا ؛ تضیع اوقات کرنا ۔

**Dalmatic : (n)** (۱) ڈھیلا چغہ یا عبا جو اسقف پہنتے ہیں ۔ (۲) ڈھیلا چغہ یا عبا جو بادشاہ تاج پوشی کے وقت پہنتے ہیں ۔

**Dalmatic : (a) [L."dalmatica".]** دالماسیا کا یا اس سے متعلق ۔

**Dalmation : (a)** دالماسیا کا ۔

**Dalmation : (n)** (۱) دالماسیا کا باشندہ ۔ (۲) دیکھو Dalmation dog ۔

**Dalmation Coast : (n)** ( جغرافیہ ) دالمیسی ساحل ۔

**Dalmation dog : (n)** گلدار کتا جو گاڑی کے ساتھ دوڑنے کے لئے پالا جائے ۔

**Dalt : (n) [Gael "dalta".]** لے پالک بچہ ۔

**Daltonian : (n)** (۱) جان ڈالٹن یا اس کے نظریہ جوہر سے متعلق ۔(۲) رنگ کور (آدمی)۔

**Daltonism : (n)** رنگ کوری خصوصاً لال رنگ سے ۔

**Daltonist : (n)** دیکھو Daltonian

**Dalton's atomic theory :** ڈالٹن کا ایٹمی نظریہ ۔

**Dalton's law of partial pressure :** جزوی دباؤ کا قانون ۔

**Dam : (n) [(M) Du."dam".]** (۱) بند ؛ پشتہ ۔ (۲) جو بند کے ذریعہ روک دیا جائے ۔ (۳) (کان کنی) کان میں لکڑی یا اینٹ کی دیوار پانی، آگ یاگیس سے محفوظ رکھنے کےلئے ۔ (٤) (تصفیہ) دھات کا وہ حصہ جو بھٹی کےاگلے حصہ میں دیوارکی طرح جم جاتا ھے ۔ (٥) (دندان سازی) نرم ابر کا ٹکڑا جو جراحی کے وقت دانت کو خشک رکھنے کےلئے لگایاجاتاھے۔ (٦) پانی کی ایک ہلکی ٹنکی جو آگ بجھانے میں کام آتی ھے ۔

**Dam : (n) [Var. of Dame.]** (۱) ماں ( خصوصاً چوپایہ کی ) ۔ (۲) (تحقیراً) ماں ۔

The Devil's dam : (حقارتاً) عورت ۔

**Dam : (n) [F."dame".]** ایک قسم کا کھیل جسے انگریزی میں Dranghts کہتے ہیں ۔

**Dam : (v) [OE."d mman".]** (۱) پشتہ لگانا یا پشتے سے روکنا ؛ بند باندھنا ؛ روکنا ؛ بند کرنا ۔ (۲) مسدود کرنا ؛ محدود کرنا ۔

**Dam-brod/-board : (n)** ڈرافٹ کی بساط ۔

**Dam plate : (n)** بھٹی کے پیندے کے اگلے پتھر کی تختی ۔

**Dama : (n) [L."dama".]** ہرن کی ایک جنس جس میں چکارا شامل ھے ۔

**Damage : (n) [OF."damage".]** (۱) نقصان ؛ ضرر ؛ زیاں ؛ خسارہ ؛ ٹوٹا ؛ گھاٹا ؛ خلل ۔ (۲) تاوان ؛ حرجہ (قانونی) ۔ (۳) (عامیانہ) قیمت ؛ خرچہ ۔

**Damage : (v)** نقصان پہنچانا ؛ خسارہ دینا ؛ قدر گھٹانا ؛ صدمہ پہنچانا ۔

**Damage claim : (n)** (تجارت) دعوا تلافی خسارہ / نقصان ۔

**Damage feasant : (n) [OF."damage fessant".]** (غیر مویشی کے بارے میں ) گھس کر نقصان پہنچانے والی ۔

**Damageable : (a)** نقصان پذیر ؛ خسارہ پذیر ۔

**Damages : (n)** (سیاسیات) حرجانہ ۔

**Damalic : (a) [Gr."damalis".]** (کیمیا) دمیلیک ترشہ ($C_7 H_8 O_2$) جو گائے کے پیشاب میں پایا جاتا ھے ۔

**Damaluric acid : (n)** (کیمیا) ایک ترشہ ($C_8 H_{10} O_2$) جو گائے کے پشاب میں پایا جاتا ھے ۔

**Daman : (n) [Arab "daman israil".]** شام کا ایک خرگوش نم جانور ۔

**Damascence : (a) [L."Damascenus".]** (۱) دمشق یا دمشق سے متعلق ؛ دمشقی ۔ (۲) شنجر (کپڑا) کا یا اس سے متعلق ؛ دھات پر سیمی یا نقرئی پچی کاری سے متعلق ۔

**Damascene : (n)** (۱) دمشقی ؛ دمشق کا باشندہ ۔ (۲) دھات پر سونے یا چاندی کی پچی کاری ۔ (۳) آلو بخارا ۔

**Damascene : (v)** (۱) دھات پر سونےیا چاندی کی پچی کاری کرنا ۔ (۲) فولاد میں جوہر ڈالنا ۔

**Damascene plum : (n)** آلو بخارا ۔

**Damascener : (n)** مرصع کار ۔

**Damascus : (n) [Gr."Damaskas".]** دمشق ۔

**Damascus iron : (n)** نقلی دمشقی فولاد ۔

**Damascus twisl : (n)** نقلی دمشقی لوھے کی بنی ہوئی (بندوق کی) نال ۔

**Damask : (v) [Anglo-Fr."Damasc".]** (۱) بوٹے بنانا یا بننا ؛ مشجر کا کام کرنا ؛ جال یا پھول ڈالنا ۔ (۲) دھات پرسونے یا چاندی کی پچی کاری کرنا ۔ (۳) مسخ یا برباد یا خراب کرنا ؛ مٹانا ۔

**Damask : (n)** (۱) مشجر ؛ بوٹی دار ریشمی کپڑا ۔ (۲) دھوپ چھاؤں ۔ (۳) دمشقی فولاد ۔ (٤) گلابی رنگ۔

**Damask : (a)** (۱) دمشق میں بنا ھوا یا دمشق سے لایا ھوا ۔ (۲) دمشقی ریشم سے بنا ھوا ؛ مشجر ( کپڑے ) سے آراستہ ۔ (۳) دمشقی فولاد سے بنا ھوا یا اس سے مشابہ ۔ (٤) گلابی ۔

**Damask rose : (n)** لال گلاب ۔

Damask steel : (n) دمشقی فولاد ۔

Damask work : (n) دھات پر سونے اور چاندی کی پچی کاری ۔

Damasked : (a) (۱) گلابی رنگ کا ۔ (۲) مشجر کپڑے سے آراستہ کیا ہوا ۔ (۳) بوٹے بنایا ہوا ؛ بوٹے دار ۔ (٤) سونے یا چاندی کی پچی کاری کیا ہوا ۔

Damaskeen : (v) دیکھو Damascene

Damasse : (n) [Fr.] پھلور سوتی کپڑا ۔

Damassin : (n) [F."damas".] زر دوزی کپڑا ۔

Dambonite : (n) [f."dambo" native name.] ڈیمبونائٹ : ایک سفید بلوری مادہ ( $C_3$ $H_8$ $O_3$ ) جو خام ربر میں پایا جاتا ہے اور مغربی افریقہ سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Dambose : (n) قلمی شکر ( $C_3$ $H_6$ $O_3$ ) جو ڈیمبونائٹ سے نکالا جاتا ہے ۔

Dame : (n) [OF."dame".] (۱) خاتون حکمراں ؛ سردارنی ۔ (۲) بیگم ؛ بیوی ؛ خاتون ؛ بانو ۔ (۳) ایٹن ( Eton ) کے دارالاقامت کا منتظم یا منتظمہ ۔ (٤) (قانون ) نائیٹ یا نواب کی بیوی ۔ (٥) معزز خاتون ۔ (٦) مخاطب کرنے کا ایک طریقہ = My lady, Madame ۔ (۷) راحبہ ۔ (۸) لڑکی ؛ باکرہ ۔ (۹) (عامیانہ) عورت ۔ (۱۰) ماں ۔ (۱۱) انگریزی چپ سوانگ میں زنانہ پارٹ جو مسخرے ادا کرتے ہیں ۔

Dame Fortune : (n) شاہد بخت و اقبال ۔

Dame Nature : (n) مادر روزگار ؛ مادر طبیعت ۔

Dame's-violet : (n) براتی شب بو ۔

Dammar : (n) [Malay."damar".] گوند ۔

Dammara : (n) درختوں کی جنس جن سے گوند نکلتا ہے ۔

Damme : (int & n) (۱) Damn me کا مخفف ۔ (۲) قسم ۔

Damn : (v) [OFr."dampner","damner".] (۱) لعنت کرنا ؛ ملامت کرنا ؛ مردود کرنا ؛ مطعون کرنا ۔ (۲) ( ناٹک ) حاضرین کا بے التفاتی کرنا ؛ قدر نہ کرنا ؛ بند کرا دینا ۔ (۳) مردود ٹھہرانا ۔ (٤) جہنّم واصل کرنا ؛ جہنّم رسید کرنا ۔ (٥) باعث لعنت ہونا ؛ باعث عذاب ہونا ۔ (٦) کوسنا ؛ سراپ دینا ؛ بد دعا کرنا ۔

Damn : (n) بد دعا ؛ سراپ ۔

Not to care a damn : ذرہ برابر پروا نہ کرنا ۔

Not worth a damn : بے قیمت ۔

Damnable : (a) لعنتی ؛ ملعون ؛ جہنمی ؛ مردود ؛ مطعون ؛ قابل نفریں ۔

Damnable : (adv.) بطور لعنت ۔

Damnableness/Damnability : (n) لعنتی پن ؛ مطعونیت ؛ ملعونیت ۔

Damnably : (adv.) از روئے لعنت ۔

Damnation : (n) (۱) (تماشے کو) مردود قرار دینا ۔ (۲) (دینیات) لعنت ابدی ؛ پھٹکار ؛ عذاب دائمی ؛ خلود فی النار ۔ (۳) اس پر لعنت ہو ؛ جہنم واصل ہو ؛ اسکا برا ہو ۔

Damnation : (a&adv.) دیکھو Damnably

Damnatory : (a) لعنت آمیز ؛ ملامت آمیز ؛ موجب عذاب؛ موجب لعنت ۔

Damned : (a) (۱) مردود ؛ ملعون ؛ جہنم واصل ؛ سزا وار نفریں ۔ (۲) مکروہ ؛ موذی ؛ دوزخی ؛ شیطانی ؛ ناگوار ؛ نامبارك ۔ (۳) نہایت ؛ سخت ؛ شدید ۔

The damned : اہل جہنم ؛ اصحاب النار ؛ دوزخیاں ۔

Damned : (adv.) دیکھو Damnably

Damnification : (n) ( قانون ) نقصان رسانی ؛ ضرر رسانی ۔

Damnify : (v) [OF."damnifier".] نقصان پہنچانا ؛ ضرر پہنچانا ؛ حرج کرنا ۔

Damning : (n) (۱) لعنت کرنے والا ۔ (۲) برباد کرنے والا ۔ (۳) غیر مذہبی قسمیں کھانے والا ۔

Damning evidence : (n) پھنسا دینے والی شہادت ؛ شہادت جس سے جرم قطعی طور پر ثابت ہو جائے ۔

Damningly : (adv.) قطعی طور پر ۔

Damningness : (n) تباہی ۔

Damnosa hereditas : (n) [L.] وہ ارث جس پر منافع سے زیادہ بار ہو ۔

Damnous : (a) [L."damnosus".] (قانون) نقصان دہ ؛ ضرر رساں ۔

Damoclean : (a) ڈیمو کلس سے متعلق ۔

Damocles : (n) [Gr.] دائونائسیس کے ایک خوشامدی کا نام ۔

Sword of Damocles/Damocle's sword : خطرہ جس کا کھٹکا ہر وقت لگا رہے ۔

Damoiseau : (n) نجیب زادہ جو ابھی نائیٹ نہ ہوا ہو ۔

Damoisel /-elle : (n) Damsel کی متروک شکل ۔

Damolic : (a) دیکھو Damalic

Damourite : (n) [f. the F. chemist Damour.] ایک آبدار پوٹاش ابرک جس میں موتی کی سی چمک ہوتی ہے ۔

Damp : (n) [MLG."damp".] (۱) ایک قسم کی گیس جو کان یا معدن میں جمع ہو جاتی ہے جس سے اکثر دم گھٹ جاتا ہے ۔ (۲) جیسے Suffocating, Black-damp, Choke-Damp, بھی کہتے ہیں ۔ (۳) ایک قسم کی گیس جو کوئلے کی کان میں ہوا سے مل کر مشتعل ہوجاتی ہے ۔ (٤) نمی ؛ تری ؛ رطوبت؛ سیلن ؛ گیلاپن ۔ (٥) افسردگی ؛ پژمردگی ؛ بددلی؛ اضمحلال ؛ اداسی ۔ (٦) رکاوٹ ۔ (٧) (عامیانہ) مشروب ۔ (٨) (ریڈیو) قصر ۔

Choke damp : (کان کَنی) گلوگیر تُف ۔

Fire damp : آتشی تُف ۔

Damp : (a) (۱) تر ؛ نم ؛ گیلا ؛ سیلا ؛ (ہوا) مرطوب ۔ (۲) افسردہ ؛ پژمردہ ؛ مضمحل ؛ بد دل ۔

Damp : (v) (۱) دم گھٹنا ؛ دم خفا کرنا ؛ سانس بند کرنا ۔ (۲) افسردہ کرنا ؛ بجھانا ۔ (۳) (موسیقی) تار کی جنبش روک دینا ؛ ہمت شکنی کرنا ؛ امید یا جوش کو دبا دینا؛ حوصلہ پست کرنا ؛ بد دل کرنا ۔ (٤) تر کرنا ؛ نم کرنا ؛ گیلا کر دینا ۔ (٥) (باغبانی) (نمی کی وجہ سے) گل کر گر پڑنا ۔

To damp down : آگ پر مشتعل ہونے سے روکنے کے لئے راکھ وغیرہ ڈالنا یا آگ کو راکھ میں دبا دینا ۔

To damp off : (باغبانی) نمی کی وجہ سے گل کر گر پڑنا ۔

Damp-course /-proof course : (n) (تعمیرات) نمی روک ردا ؛ سلیٹ وغیرہ کی تہ جو دیوار کو سیلن سے محفوظ رکھے ؛ تری کا بچاؤ ۔

Damp proof : (n) نمی روک ۔

Damped : (a) (ریڈیو) مقصور ؛ قصری ۔

Damped harmonic oscillation : (طبیعیات) قصری ہارمونک ڈولن ۔

Damped harmonic motion : ( طبیعیات ) قصری ہارمونک حرکت ۔

Damped motion : (n) ( طبیعیات ) قصری حرکت ۔

Damped oscillation : (n) قصری ڈولن ۔

Damped resonator : (n) قصری گمک کار ؛ قصری مضراب ۔

Damped waves : (n) مقصور امواج ؛ قصری امواج ۔

Dampen : (v) (۱) تر کرنا ؛ دم گھٹنا ؛ سانس بند کرنا ۔ (۲) افسردہ کرنا ؛ بجھانا ( آگ وغیرہ کا )۔ (۳) ہمت شکنی کرنا ؛ امید یا جوش کو دبانا ؛ حوصلہ پست کرنا ؛ بد دل کرنا ۔ (٤) افسردہ ہونا؛ نم ہونا ۔

Damper : (n) (۱) بجھا دینے والا ؛ افسردہ کرنے والا ؛ پست کرنے والا ۔ (۲) ( پیانو ) ایک گدی جو آواز مدھم کرنے کے لئے لگا دی جاتی ہے ۔ (۳) دود کش میں ایک دھات کی تختی یا پتر ہوا کو کم زیادہ کرنے کے لئے ۔ (٤) کاغذ یا ٹکٹ کو تر کرنے کی گدی یا کل ۔ (٥) روٹی یا کیک جو بھوبل میں پکائی جائے ۔ (٦) (برقیات) قاصر ۔

Damper pedal : (n) ( پیانو ) وہ پیرم جو آواز مدھم کرنے والی سبھی گدیوں کو اٹھا دیتی ہے ۔

Damping : (n & a) تقصیر ؛ تقصیری ۔

Damping co-efficient : (n) ( طبیعیات ) تقصیر ضربیہ ۔

Damping constant : (n) ( برقیات ) تقصیری مستقل ۔

Damping loop : (n) ( طبیعیات ) تقصیری حلقہ ۔

Damping magnet : (n) ( برقیات ) تقصیری مقناطیس ۔

Damping off : (n) ( باغبانی ) ( نمی کی وجہ سے ) گل کر گر پڑنا ۔

Damping ring : (n) ( طبیعیات ) تقصیری چھلہ ۔

Damping torque : (n) ( طبیعیات ) تقصیری بلگر رشتہ ۔

Dampish : (a) کسی قدر نم یا مرطوب یا تر ۔

Dampishly : (adv) قدرے نمی کے ساتھ ؛ کسی قدر مرطوب ہو کر ۔

Dampishness : (n) کسی قدرنمی ؛ کسی قدرتری یارطوبت ۔

Damply : (adv) تری سے ؛ گیلے پن سے ؛ نمی کے ساتھ۔

Dampness : (n) تری ؛ نمی ؛ گیلا پن ؛ رطوبت ؛ سیل ۔

Dampy : (a) مرطوب ؛ نمناک ۔

Damsel/ Damosel : (n) [OF."damoisele".] (۱) نوجوان دوشیزہ ؛ ناکتخدا ؛ کنواری ؛ باکرہ ۔(۲) مستخدمہ ۔ (۳) استری ۔(٤) چکی کے محور کا نکلا ہوا حصہ ۔

Damsel fish : (n) خوش رنگ مچھلیوں کی ایک جنس ۔

Damsel fly : (n) کابلی مکھی ؛ بھبیری ۔

Damson : (a) [L."Damascenum".] آلو بخارے کے رنگ کا ؛ ارغوانی ۔

Damson : (n) آلو بخارا ؛ آلو بخارے کا درخت ۔

Damson Cheese : (n) آلو بخارے کا مربہ ۔

Dan : (n) ایک چھوٹا تیراک پیپا جس میں دن میں جھنڈا لگا رہتا ھے ، اور رات میں روشنی لگی رہتی ھے اور اسے گہرے سمندر میں مچھلی پکڑنے کے لئے بطور نشان استعمال کرتے ہیں ۔

Dan : (کوئلہ کی کان) وہ چھوٹا ٹرک یا گاڑی جسے کان میں کوئلہ ڈھونے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Danaid : (a&n) [Gr."Danaides".] (۱) داناؤس ( Danaus ) کی لڑکی ۔(۲) (مجازاً) بیکار اور بے پایاں ۔

Danaide : (n) [mod. F."danaide".] افقی پن چرخی ۔

Danaidean : (a) بیکار اور بے پایاں ۔

Danaite : (n) [f. J. D. Dana, U. S. Chemist.] ایک قسم کی معدنی شے جس میں کو بالٹ ہوتا ھے ۔

Danalite : (n) [f. J. D. Dana, U. S mineralogist.] لوھے وغیرہ کا سلیکیٹ اور جستے کے سلفائیٹ کا مرکب جو سنگ خارہ میں پایا جاتا ھے ۔

Danburite : (n) [f. Danbury, U. S. A.] زردی مائل سفید نیم شفاف کڑکیلا چونے کا بورو سلیکیٹ ۔

Dance : (n) [OF."danse","dance".] (۱) ناچ ؛ رقص ۔(۲) رقص کی کوئی خاص قسم ۔ (۳) (ناچ) دور؛ گشت ؛ موڑ ۔(٤) سُر جو رقص کی حرکت کے ساتھ ملایا جائے ۔ (٥) صحبت رقص (غیر پیشہ ور)۔

Puberty dance : رقص سن بلوغ ۔

St. vitus's dance : ( طب ) قترب ؛ رقصہ ۔

To lead a dance : سبز باغ دکھانا ؛ مفت کے چکر میں ڈال دینا ؛ بھٹکانا ۔

Dance : (v) [OF."dancer","danser".] (۱) ناچنا ؛ رقص کرنا ۔ (۲) کودنا ؛ اُچھلنا ؛ جست کرنا ؛ اچھلنا ؛ ( دل کا یا خون کا ) خوشی سے حرکت کرنا ۔(۳) پانی وغیرہ پر اب ڈب کرنا ؛ تلے اوپر حرکت کرنا ۔(٤) (کوئی خاص قسم کا رقص) کرنا ۔(٥) نچانا ۔

To dance attendance : درباداری کرنا ؛ حاضری باشی کرنا ؛ ہر وقت ساتھ لگے رہنا ۔

To dance (a person's) pipe/-whistle etc : اشارہ پر چلنا۔

To dance upon nothing : پھانسی پڑنا ۔

Dance of death : ازمنہ وسطیٰ کی تصاویر کا موضوع جن میں موت امیر غریب سب کو منزل گور تک پہنچا رہی ھے ؛ اسی کو Dance of Macabre بھی کہتے ہیں ۔

Dancer : (n) (۱) ناچنے والا؛ رقص کرنے والا ۔(۲) نچنیا ؛ رقاص یا رقاصہ ۔(۳) ( جمع ) سیڑھیاں ۔ (٤) ( جمع ) انوار شمالی ۔(٥) سنہ ۱۳۷٤ء میں فلینڈر ( Flander ) کا ایک فرقہ جو رقص مفرط کے لئے مشہور تھا ۔

Dancette : (n) [See next] (۱) ( نقابت ) تین دندانے والی ڈھال کے بیچ کے دو افقی خط ۔ (۲) (تعمیرات) ٹیڑھی میڑھی ڈھلائی ۔

Dancette /-ee : (a) [F."danche".] دندانے دار ۔

Dancing : (n) ناچنا ؛ رقص کرنا ؛ رقص کا عمل ؛ ناچ ؛ رقص ۔

Dancing : (a) ناچنے والا ؛ رقص کرنے والا ۔

Dancing girl : (n) پیشہ ور رقاصہ ۔

Dancing girls : (n) ایک پودا جس کے ارغوانی اور زرد پھول ہوتے ہیں ۔

Dancing malady/-mania/-plague : (n) قترب ؛ رقصہ ۔

Dancing master : (n) معلم رقص ۔

Dancing mistress : (n) معلمہ رقص ۔

Dancing mouse : (n) (نفسیات) موش رقصندہ ؛ نچن چوہا ۔

Dancing school : (n) مدرسہ رقص ۔

Dancus : (n) جنس گاجر ۔

Dancus carota : (n) گاجر ۔

Dandelion : (n) [F."dant de lion".] ککرونده ؛ زرد پھول کا ایک پودا جس کے پتے دندانہ دار ہوتے ہیں ۔

Dander : (n) بفا ؛ سبوسہ ۔

Dander : (n) [Origin unkn.] خفگی ؛ غصّہ ؛ ناراضگی ؛ بد مزاجی ۔

Dander : (n) (۱) مٹر گشت ؛ لرزہ ۔

Dander : (v) (۱) مٹرگشت کرنا ۔(۲) بھولی بھٹکی باتیں کرنا ؛ مرتعش ہونا ۔

Dandiacal : (a) [f. Dandy.] بانکا ۔

Dandie Dinment /Dandy : (n) ٹیر ٹیر کتوں کی ایک قسم ۔

Dandification : (n) (۱) بانکا بنانا یا بننا ؛ خود آرائی ۔ (۲) بانکا زیور ۔

Dandified : (a) بانکا ؛ چھیلا ۔

Dandify : (v) بانکا بنانا ؛ چھیلا بنانا ۔

Dandily : (adv) بانکے طور پر ۔

Dandiprat : (n) [Origin unkn.] حقیر شخص ۔

Dandizette : (n) بانکی عورت ؛ بانکی ؛ چھیلی ۔

Dandle : (v) [Origin unkn .] گھٹنوں پر اچھالنا ؛ گود میں اچھالنا ؛ کھلانا ؛ جھلانا ؛ بلانا ۔ (۲) پیار کرنا ؛ لاڈ کرنا ؛ دلار کرنا ۔

Dandler : (n) لاڈ پیار کرنے والا ؛ دلار کرنے والا ۔

Dandruff /Dandriff : (n) [Origin unkn .] دیکھو Dander

Dandy : (n) [Short for "Jack-a-dandy".] (۱) بانکا ؛ چھیلا ؛ ستھرا ؛ خوش لباس ؛ بنا سنورا ہوا ۔ (۲) خاص قسم کے بادبان ، مستول وغیرہ کی کشتی ۔ (۳) (عامیانہ) صحیح چیز ؛ اعلیٰ درجہ کی چیز ۔ (٤) اصیل مرغ ۔ (٥) Dandy roller کا مخفف ۔

Dandy : (a) بانکا ؛ چھیلا ؛ بناسنورا ہوا ؛ خوش لباس ۔

Dandy/Dandi : (n) [Hindi."dandi".] (۱) ملاح ۔(۲) گدا ؛ فقیر ؛ فقیر شیوائی ۔(۳) ڈانڈی ۔

Dandy /-fever : (n) ہڈی توڑ بخار ۔

Dandy-brush : (n) کھرارا ؛ کھریرا (وہیل کی ہڈی کا بنا ہوا) ۔

Dandy-cock : (n) اصیل مرغ ۔

Dandy-hen : (n) اصیل مرغی ۔

Dandy-horse : (n) اولین سائیکل ۔

Dandy-line : (n) ہیرنگ (مچھلی) پکڑنے کی بنسی ۔

Dandy-roller : (n) (کاغذ سازی) کاغذ پر آبی نشان بنانے والا سوراخ دار بیلن ۔

Dandyish : (a) بانکا سا ؛ چھیلا سا ۔

Dandyism : (n) بانکپن ؛ چھیلاپن ۔

Dane : (n) [OE."Dene".] (۱) اہل ڈنمارک ؛ ڈنمارک کا باشندہ ۔ (۲) کتوں کی ایک نسل ۔

Great dane : طاقتور چھوٹےبالوں والے کتوں کی نوع ۔

Lesser dane : دیکھو Dalmation

Dane-law : (n)[OE."Dan lazu".] (۱) ڈنمارک کا قانون جو پہلے انگلستان کے اس حصہ میں رائج تھا جو ڈنمارک کے قبضہ میں تھا۔(۲) انگلستان کا شمالی مشرقی علاقہ جو ڈنمارک کے قبضہ میں تھا ۔

Danebrog : (n) (۱) ڈنمارک کا قومی جھنڈا ۔(۲) ڈنمارکی نائیٹوں کا ایک سلسلہ ۔

Danegeld/-gelt : (n) [OE.] (انگلستانی تاریخ) سالانہ ٹیکس جو ابتدا میں انگلستان کی حفاظت کی غرض سے لگایا گیا تھا اور پھر عرضی ٹیکس کی حیثیت سے جاری رہا ۔

Dane's blood : (n) بیلسان ؛ شقائق نعمانی ۔

Daneweed : (n) دیکھو Dane's blood

Danewort : (n) دیکھو Dane's blood

Dang : (v) دیکھو Damn

Danger : (n) [OF."dangier".] (۱) خطرہ؛ جوکھم؛ کھٹکا؛ خوف؛ ڈر ؛ موجب خطر ۔(۲) مالک کا اختیار اور قلمرو ؛ قلمرو ۔

In (a person's) danger : قبضہ اختیار میں ۔

Out of debt out of danger : موجب خطر ؛ قرض سے محفوظ خطر سے دور ۔

Danger money : (n) (تجارت) زر خطر ؛ جوکھم بھتا ۔

Danger-signal : (n) (ریلوے) خطرے کا نشان ۔

Dangerless : (a) بے خطر ؛ بے خوف ۔

Dangerous : (a) (۱) خطرناک ؛ خوفناک ؛ پُرخطر ؛ مہلک ۔ (۲) سخت مریض ۔

Dangerous area : (n) (طب) مخدوش رقبہ ۔

Dangerous articles : (n) (تجارت) خطرناک اشیاء ۔

Dangerously : (adv.) خطرناکی کے ساتھ؛ خطرناک طورپر؛ خطرے سے ۔

Dangerousness : (n) خطرناکی ۔

Dangersome : (a) خطرناک ۔

Dangle : (v) [of Scand. Origin.] (۱) جھولنا ؛ لٹکنا ؛ لٹکانا؛ پھانسی پانا ؛ جھلاتے یا لٹکاتے لے جانا ؛ جھلانا ۔ (۲) (مجازاً) للچانا؛ سبز باغ دکھانا ۔(۳) (مجازاً) پیچھے پیچھے پھرنا ؛ منڈلانا ۔

Dangle : (n) لٹکانا ؛ لٹکنا ۔

Dangleberry : (n) ایک قسم کی امریکی جھاڑی ۔

Danglement : (n) آویختگی ؛ لٹکنا ۔

Dangler : (n) پیچھے لگے پھرنے والا ؛ منڈلانے والا ۔

Danicism : (n) ڈنمارکی محاورہ ۔

Daniel : (n) [f. Daniel, a Hebrew prophet.] عادل ؛ بے لاگ ؛ منصف ؛ صائب الرائے حکیم ۔

Danish : (a) [OS."Dnisc".] ڈنمارک کا ؛ اہل ڈنمارک کا ؛ ڈنمارکی ۔

Danish : (n) اہل ڈنمارک کی زبان ۔

Danish ax : (n) ڈنمارکی کلہاڑی جس کاپھل بہت لمبا ہوتا ہے ۔

Danish dog : (n) دیکھو Dane

Danishry : (n) ڈنمارکی نسل کے لوگ (انگلستان میں) ۔

Danism : (n) دیکھو Danicism

Dank : (a) [Etym. unkn.] (۱) تر ؛ گیلا ۔ (۲) مرطوب جگہوں میں اگنے والی ( گھاس ) ۔

Dank : (v) ترشح ہونا ۔

Dankish : (a) کسی قدر نم ؛ تر ۔

**Dankishness : (n)** رطوبت ؛ نمی ؛ تری ۔

**Dankly : (adv)** نمی کے ساتھ۔

**Dankness : (n)** نمی ؛ رطوبت ۔

**Dannebrog : [Da.'Danne','Dane'-+brog'.]** دیکھو Danebrog

**Danseuse : (n) [Fr.]** رقاصہ ؛ ناچنے والی ؛ بیلے رقاصہ ۔

**Dansker : (n)** دیکھو Dane

**Dante/Danta : (n) [Sp."Ante","Dante".]** امریکی خوک خرطوم دار ۔

**Dantean : (a)** مشہور شاعر دانتے کا یا اس سے متعلق ؛ دانتے یا اس کی تحریروں سے مشابہ ۔

**Dantean : (n)** دانتے کے کلام کا شیدائی ۔

**Dantesque : (a)** دانتے کی طرز کا ۔

**Dantist : (n)** دانتے کا محقق ۔

**Dantophilist : (n)** دانتے کا شیدائی ۔

**Dap : (n) [Origin unkn.]** (۱) (جمع) طرز ؛ طریقہ ؛ شبیہ ۔ (۲) گیند کی بازگشت ؛ ٹپا ؛ گدا ۔

**Dap/Dape : (v)** (۱) پانی میں چارہ ڈال کر مچھلی کا شکار کرنا ۔ (۲) آہستہ سے غوطہ دینا ۔ (۳) گیند اچھالنا ؛ (گیند کا) ٹپا یا گدا کھانا ۔

**Daphanad : (n) [See next]** پودوں کی نوع کا نام جس میں غار بھی شامل ھے ۔

**Daphne : (n) [Gr."daphne".]** (۱) غار ؛ لارل ۔ (۲) پھول دار جھاڑیوں کی بعض قسمیں ۔ (۳) اکتالیسواں سیارچہ ۔

**Daphnean : (a)** غار یا اکتالیسویں سیارچہ سے متعلق ۔

**Daphnetin : (n)** ڈیفنن کے سڑنے سے پیدا ھونے والا ایک مادہ ۔

**Daphnia : (n) [mod. L.]** (۱) خاکشی حشرات کی ایک نوع ۔ (۲) پسّو ؛ آبی برغوس ؛ ماز ریون ۔

**Daphniaceous : (a)** آبی برغوس سے متعلق ۔

**Daphniad : (n)** خاکشی حشرات کے نوع کا ایک رکن جس میں آبی برغوس شامل ھے ۔

**Daphnin : (n)** دو قسموں کے مازریوں سے نکالا جانے والا ایک تلخ گلوکوسائیڈ ؛ ڈیفنن ۔

**Daphnioid : (a)** دیکھو Daphniad

**Daphnioid : (n)** دیکھو Daphniad

**Dapifer : (n) [L."daps","dapi"-+fer".]** کھانے کے میز پرگوشت لانے والا ؛ بادشاہ یا اشراف کاناظر؛ ناظراشراف ۔

**Dapper : (n) [Flemish or L G.]** صاف ستھرا ؛ پھرتیلا ؛ مستعد ؛ چست ؛ خوش لباس ؛ زندہ دل ۔

**Dapperlong : (n)** ایک صاف ستھرا چھوٹا شخص ۔

**Dapperly : (adv.)** صاف ستھرے طریقے سے ؛ مستعدی سے ؛ زندہ دلی سے ۔

**Dapperness : (n)** پھرتیلا پن ؛ مستعدی ؛ چستی ؛ زندہ دلی ۔

**Dapple : (n) [Origin unkn.]** (۱) بوقلمونی ؛ رنگ برنگی ۔ (۲) چت کبرا جانور ۔

**Dapple : (a)** ابلق ؛ چت کبرا ؛ گل دار ۔

**Dapple : (v)** دھبے ڈالنا ؛ ابلق کرنا ؛ داغدار کرنا یا ھونا؛ رنگ برنگ کرنا ؛ پچ رنگا کرنا یا ھونا ۔

**Dapple-bay : (n)** ابلقی کمیت گھوڑا ۔

**Dapple-grey : (a & n)** (۱) چت کبرا ( گھوڑا ) ۔ (۲) چت کبرا گھوڑا ۔

**Dappled : (a)** دیکھو Dapple

**Dappled grey : (n)** دیکھو Dapple-grey

**Darapti : (n)** قیاس منطقی کو یاد رکھنے کی ایک اصطلاح ؛ دراپتی ۔

**Darby : (n)** (۱) سخت قسم کا بانڈ (مہاجن کا) ۔ (۲) (جمع) ہتھکڑی ۔ (۳) Derby ale کا مخفف ۔ (٤) گچکار کی دو دستے والی کرنی ۔ (٥)بوڑھے اورغریب میاں بیوی جو ایک دوسرے پر عاشق ھوں ۔

**Darbyism : (n) [f. Rev. John N. Darby.]** جان ان ڈاربی کے مذہبی عقائد یا اس کے پیروں کی ایک شق ۔

**Darbyite : (n)** جان ان ڈاربی کے عقائد کا پیرو ۔

**Dardan : (a & n) [L."Dardanus".]** (۱) ٹرائے ( Troy ) کا ۔ (۲) ٹرائے کا باشندہ ؛ ٹروجن ۔

**Dardanian : (a & n)** دیکھو Dardan

**Dardanium : (n)** زریں دست بند ۔

**Dare : (v) [OE."durran".]** (۱) جرأت کرنا ؛ ہمت کرنا ؛ دل کرنا ؛ جسارت کرنا ۔ (۲) کوشش کرنا ؛ قصد کرنا ؛ خطرہ مول لینا ؛ جوکھوں میں پڑنا ۔ (۳) مقابلہ کی دعوت دینا ؛ للکارنا ؛ مقابلہ میں آنا ۔

**Dare : (v) [OE."darian".]** خوف دلانا ؛ خوفزدہ کرنا ۔

**Dare : (n)** للکار ؛ مبارز طلبی ۔

**Dare : (n)** لوا( Lark ) کو فریفتہ کرنے کی ترکیب ۔

**Dare-devil : (n&a)** (۱) بے دھڑک آدمی ؛ بیباک شخص ۔ (۲) بے دھڑک ؛ بے پروا ؛ نڈر ؛ بیباک ۔

**Dare-devilry : (n)** بے باکی ؛ نڈر ہونا ۔

**Darer : (n)** جری ؛ ہمت ور ؛ مبارز ۔

**Darg : (n) [Syncopated f."daywerk".]** روزانہ کام ؛ مقررہ کام ۔

**Darger / Dargsman :** یومیہ مزدور ۔

**Daric : (n) [Gr."Darikos".]** قدیم ایران کا ایک طلائی یا نقرئی سکہ ۔

**Darii : (n)** قیاس منطقی کو یاد رکھنے کی اصطلاح ؛ دار آئی ۔

**Daring : (n)** جرات ؛ ہمت ؛ جسارت ؛ دلیری ؛ بیباکی ؛ بہادری ؛ ہم جوئی ؛ جیوٹ ۔

**Daring : (a)** دلیر ؛ بہادر ؛ جری ؛ باہمت ؛ مہم جو ؛ جیوٹ کا ۔

**Daringly : (adv.)** جسارت سے ؛ ہمت کے ساتھ ؛ دلیرانہ ؛ بہادری سے ۔

**Daringness : (n)** جسارت ؛ ہمت ؛ جرأت ؛ بہادری ۔

**Dariole : (n) [F.]** مختلف قسم کی شیرینی اور ذائقہ دار مٹھائی ۔

**Dark : (a) [OE."deorc"]** (۱) تاریک ؛ تیرہ و تار ؛ بے نور ؛ اندھیرا گھپ ؛ بے رونق ؛ بھیانک ؛ اداس ؛ سونا ۔ (۲) سیاہ ؛ کالا ؛ مائل بہ سیاہی ؛ سیاہی مائل ۔ (۳) (رنگ) خاکی ؛ سانولا ؛ غیر صبیح ۔ (٤) بد ؛ سنگین ؛ زشت ؛ دہشت ناک ؛ شدید ۔ (۵) تاریک (پہلو یا رخ کسی چیز کا) ۔ (٦) غمگین ؛ برہم ؛ غضب ناک ؛ چیں بہ چیں ؛ چیں بہ ابرو ؛ ترش رو ۔ (۷) نامعلوم ؛ غیر ؛ مبہم ؛ مگھم ۔ (۸) پوشیدہ ؛ مخفی ؛ چھپا ہوا ؛ مستور ؛ مجہول ۔ (۹) غیرمعلوم ؛ نا معلوم ؛ غیر معروف ۔ (۱۰) غیرمہذب ؛ غیرمتمدن ؛ تاریک خیال ؛ غیر تربیت یافتہ ۔ (۱۱) خاموش ؛ کم گو ؛ کم سخن ۔ (۱۲) جاہل ۔ (۱۳) بھاری اور پُر درد ( آواز ) ؛ ( لسانیات ) گونجیلا ۔ (١٤) محفوظ کیا ہوا (تمباکو) ۔

**Dark : (n)** (۱) تاریکی ؛ بے نوری ؛ اندھیرا ؛ سیاہی ؛ تیرگی ۔ (۲) شام ؛ سانجھ ؛ شب ؛ رات ۔ (۳) کالاپن ؛ کالا رنگ ۔ (٤) بےعلمی ؛ جہالت ؛ ناواقفیت ۔ (۵) چوڑی پتیوں کا یا ھوانا کے بیج کا تمباکو جو سگار بنانے میں کام آتا ہے ۔

**In the dark :** (۱) بے خبری یا لاعلمی میں ۔ (۲) پوشیدگی میں ۔

**Dark adaptation : (n)** تاریک تطبیق ۔

**Dark Ages : (n)** قرون تاریک ؛ قرون وسطیٰ ؛ قرون مظلمہ ؛ عہد قدیم ؛ سنہ ۱۱۰۰ء سے قبل کا زمانہ ۔

**Dark brown : (n)** (طبیعیات) گہرا بھورا ۔

**Dark bule : (n)** لاجوردی ۔

**Dark Chamber : (n)** (طبیعیات و حیاتیات) تاریک خانہ ؛ تاریک کمرہ ۔

**Dark colour :** گہرا رنگ ۔

**Dark Continent : (n)** (جغرافیہ) سیاہ بر اعظم ؛ افریقہ ۔

**Dark current : (n)** (طبیعیات) تاریک برقی رو ۔

**Dark discharge : (n)** (طبیعیات) تاریک اخراج ۔

**Dark-glass : (n)** تاریک شیشہ ؛ اندھا شیشہ ۔

**Dark-half : (n)** (طبیعیات) تاریک نصف ۔

**Dark-horse : (n)** چھپا رستم ۔

**Dark-house : (n)** پاگلوں کا کمرہ ۔

**Dark lantern : (n)** چور لالٹین ؛ ایک لالٹین جسکی روشنی چھپائی جا سکتی ھے ۔

**Dark lines : (n)** (طبیعیات) تاریک خطوط ۔

**Dark nebulae : (n)** (فلکیات) سحابیات مظلمہ ۔

**Dark of the moon :** ماہ قمری کے آخری تین دن جب چاند نظر نہیں آتا ھے ۔

**Dark pigmentation : (n)** (حیوانیات) گہرا لون ۔

**Dark pine : (n)** مسند روس ؛ چوب کافور ۔

**Dark rays : (n)** (طبیعیات) اشع مظلمہ ؛ تاریک شعاعیں ۔

**Dark room : (n)** (طبیعیات و فوٹو گرافی) تاریک کمرہ ۔

**Dark slide : (n)** (فوٹو گرافی) پلیٹ گیر ۔

**Dark space : (n)** (حیوانیات) تاریک رقبہ ؛ تاریک علاقہ ؛ (طبیعیات) خطہ٭ سیاہ ؛ خطہ٭ تاریک ۔

**Dark vowel : (n)** (لسانیات) پچھلا مصوتہ ۔

**Darken : (v)** (۱) تاریک کرنا ؛ تاریک ھونا ؛ سیاہ کرنا یا ھونا؛ بے نورھونا ۔ (۲) غمگین ھونا ؛ افسردہ ھونا ۔ (۳) اندھا کرنا ۔ (٤) (مجازاً) گمراہ کرنا ۔ (٥) (مجازاً) غمگین بنانا؛ افسردہ کرنا ۔

To darken (a person's) door or doors : دہلیز پر قدم رکھنا ۔

**Darkener : (n)** تاریک کرنے والا ؛ افسردہ کرنے والا ۔

**Darkish : (a)** کسی قدر تاریک ۔

**Darkle : (v)** (۱) چھپے ھونا یا چھپ رہنا ؛ اندھیرا ھو جانا ۔ (۲) پراسرار طور پر ظاہر ھونا ۔ (۳) چہرے کا رنگ بدل جانا ۔

**Darkling : (adv.)** تاریکی میں یا اندھیرے میں ۔

**Darkling : (a)** (۱) تاریکی میں ھونے والا ۔ (۲) تاریک ؛ کسی قدر تاریک ۔

**Darkmans : (n)** رات ؛ شب ۔

**Darkness : (n) [OE."deorcnes","-nys".]** (۱) تاریکی ؛ اندھیرا ؛ دھندلاپن ۔ (۲) جہالت ۔ (۳) بے بصیرتی ؛ اندھاپن ؛ نابینائی ۔ (٤) موت ۔ (٥) ابہام ۔ (٦) پوشیدگی ۔ (۷) اندوہ ۔ (۸) بدی ۔ (۹) تاؤسیا تاریکی ؛ جہالت ۔

Prince of darkness : شیطان ؛ ابلیس ۔

**Darksome : (a)** (۱) (شاعری) کسی قدر تاریک ؛ تیرہ ؛ دھندلا ۔ (۲) اداس ؛ غمگین ۔

**Darky/Darkey : (n)** (۱) (روز مرّہ) حبشی ؛ زندگی ۔ (۲) (عامیانہ) شب ؛ رات ۔ (۳) (عامیانہ) چور لالٹین ۔

**Darling : (n) [OE."deorling".]** عزیز ؛ محبوب ؛ حبیب ؛ دلارا ؛ پیارا ؛ معشوق ۔

**Darling : (a)** پیارا ؛ عزیز ؛ بہت پیارا ؛ چہیتا ؛ لاڈلا ۔

**Darn : (v) [Origin unkn.]** رفو کرنا ۔

**Darn : (n)** رفو ؛ وہ حصہ جس پر رفو کیا گیا ھو ۔

**Darn/Darnation : (n)** دیکھو Damn

**Drnel : (n) [Origin unkn.]** ایک ولایتی گھاس جو اناج کے ساتھ اُگ آتی ھے ؛ تلخہ ۔

Red darnel : تلخہ ۔

**Darner : (n)** رفو گر ؛ رفو کرنے والا ۔

**Darning : (n)** (۱) رفو ؛ رفوگری ۔ (۲) رفو کی ھوئی چیز ۔

**Darning ball /-last : (n)** بیضوی چوبی ٹکڑا جس پر رکھ کر کپڑے کو رفو کرتے ہیں ۔

**Darning needle : (n)** رفو کرنے کی لمبی موٹی سُوئی ۔

**Darning stitch : (n)** بخیہ رفو گری۔

**Daroga / Darogha : (n) [Urdu]** (۱) داروغہ ؛ حاکم ؛ پولیس کا اعلا افسر ۔ (۲) (مغلوں کے زمانے میں) حاکم ؛ گورنر ۔

**Dart : (n) [OF."dart".]** (۱) برچھی ؛ نیزہ ؛ بھالا ؛ تیر۔ (۲) کیڑے وغیرہ کا ڈنک ؛ نیش ؛ سلخہ ۔ (۳) جھپٹ ؛ لپک ؛ تڑپ ۔ (٤) (جمع) بچوں کی تیر اندازی کا کھیل ۔ (٥) (لباس سازی)

سیون ؛ درز ۔ (٦) سانپ کی طرح کی ایک چھپکلی جو اپنے شکار پر تیر کی طرح جھپٹتی ھے ۔(۷) تیر اندازی ؛ نیزہ بازی ۔ (۸)(عامیانہ) منصوبہ ۔ (۹)(عامیانہ) مرغوب شے ۔ (۱۰) نیزہ نما کوئی چیز ۔

**Dart : (v)** (۱) تیر، برچھی وغیرہ پھینکنا ؛ تیر یا ڈھیلا پھینکنا، چلانا، مارنا ۔ (۲) تیزی سے ڈالنا ، پڑنا ( شعاع ، نظر وغیرہ) ۔ (۳) جھپٹنا ؛ لپکنا ؛ تیزی سے بڑھنا ۔

**Dart sac : (n)** بعض حیوانات ناعمہ کی تھیلی جو تولیدی اعضا سے متصل ھوتی ھے جس سے نیش نکلتی ھے ۔

**Dart sling : (n)** ( تاریخ ) نیزے کا گوپھن ۔

**Dart snake/-serpent : (n)** سانپ نما سوسمار ۔

**Darter : (n)** (۱) ( تیر وغیرہ ) پھینکنے والا ؛ اچانک خارج کرنے والا ؛ جھپٹنے والا ۔ (۲) ڈبکیا ؛ زقہ ؛ ایک قسم کی دریائی چڑیا ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی ۔

**Dartman : (n)** نیزہ دار سپاہی ۔

**Dartmoth : (n)** ایک قسم کا پروانہ جس کے اگلے پر نیزہ نما نشان ھوتا ھے ۔

**Dartoid : (a)** [Gr."dartos"+-oid.] ( تشریح ) سلخیہ نما ۔

**Dartos : (n)** [Gr."dartos".] سلخیہ ۔

**Dartos tissue : (n)** سلخی بافت ۔

**Dartre : (n)** [F."dartre".] ( طب ) نملہ ؛ تبخارہ ؛ ایک جلدی مرض ۔

**Dartrous : (a)** تبخارہ نما ۔

**Darwianism : (n)** (۱) دیکھو Darwinism ۔ (۲) ڈاروینین محاورہ یا فقرہ ۔

**Darwinian : (a&n)** [f. proper name Darwin.] ڈارون کا ؛ ڈاروینی ؛ ڈارون کے متعلق ۔ (۲) ڈارون کا پیرو اس کے اصول کا ماننے والا ۔

**Darwinian theory : (n)** (حیوانیات) نظریہ ڈارون ۔

**Darwinism : (n)** ڈاروین کا نظریہ (ارتقاء) ۔

**Darwinist : (n)** دیکھو Darwinian

**Darwinize : (v)** ڈارون کے اصول پر چلنا ۔

**Das : (n)** [Du.] سسا ؛ دُبر ۔

**Dash : (v)** [ME."daschen","dassen".] ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ ریزہ ریزہ کرنا ۔ (۲) ٹکرانا ؛ دھکا دینا؛ چلانا؛ پھینکنا؛ گھسیٹنا ۔(۳) پٹکنا؛ پھینکنا؛ چھینٹیں ڈالنا ؛ چھینٹیں اڑانا ۔ (٤) رقیق کرنا ؛ تعدیل؛ اعتدال پیدا کرنا ؛ سمونا (پانی کی آمیزش سے) ۔ (٥) (امید) توڑنا ؛ خاک میں ملانا ؛ امیدوں پر پانی پھیرنا ؛ ہمت شکنی کرنا ؛ ہمت توڑنا ؛ افرا تفری ڈال دینا ؛ ابتری پیدا کرنا ۔ (٦) گھسیٹ دینا (تحریر وغیرہ ) ۔ (۷) عبارت یا الفاظ کے نیچے خط کھینچنا ۔(۸) (عامیانہ) لاحول بھیجنا۔ (۹) ٹکرانا ؛ جا پڑنا ؛ جا گرنا ۔ (۱۰) ٹکر کھانا ؛ متصادم ھونا ؛ ٹکرانا ؛ اتراکے چلنا؛ شان سے چلنا؛ شان دکھانا؛ مستعدی دکھانا ۔

**Dash : (n)** (۱) پانی کی یا پانی سے ٹکرانے کی آواز ۔ (۲) رنگ کی جھلک ؛ آمیزش ۔(۳) ملونی ؛ میل (شراب، نسل وغیرہ) ۔ (٤) قلم کی گھسیٹ ؛ تیزی سے قلم چلانا ۔(٥) وقفہ یاجملہ معترضہ ظاہر کرنے کا نشان یا چھوٹےھوئے حروف یاالفاظظاہر کرنے کا نشان ۔ (٦) جھپٹ ؛ چڑھائی ؛ حملہ ؛ اچانک جا پڑنا ؛ دھاوا ۔ (۷) پُرجوش عمل ؛ گرمی یا جوش کا کام ۔(۸) دکھاوا؛ نمائش؛بناوٹ ۔ (۹)(موسیقی)عمودی نشان (۱) ۔ (۱۰) مختصر دوز ۔ (۱۱) کیچ روک ؛ گِل گیر ۔(۱۲) زندہ دلی ۔ (۱۳) خاص وضع ۔ (١٤) پلاسٹر پر آخری تہ دینے کاآمیزہ ۔ (۱٥)جدول کش ۔(۱٦) (لسانیات) ختمہ ۔

**Dash : (n)** [Corruption of Negro word "dashee".] تحفہ ۔

**Dash : (adv.)** (۱) شان سے ؛ شان دکھاکر ۔ (۲) گھسیٹ کر (لکھنا) ۔

**Dash-board : (n)** (۱) کیچ روک ؛ گِل گیر ۔ (۲) (تعمیرات) دیوار کو پانی سے بچانے کے لئے ڈھلوان تختہ ۔

**Dash-guard : (n)** ترام کے پلیٹ فارم کو بچانے والا تختہ ۔

**Dash lamp : (n)** گِل گیر کا لیمپ ۔

**Dash-pot : (n)** صدمہ گیر ۔

**Dash rule : (n)** ( طباعت ) ڈیش چھاپنے کیلئے فلزی ٹکڑا ۔

**Dasher : (n)** (۱) خودنما شخص ۔(۲) متھانی ۔ (۳) گِل گیر ؛ کیچ روک ۔

Dash-wheel : (n) (سفید کاری) کپڑے دھونے کی خانہ دار چرخی ۔

Dashing : (a) (۱) ٹکرانے والا ؛ پاش پاش کرنے والا ۔ (۲) زندہ دل ۔ (۳) خود نما ۔

Dashingly : (adv.) خود نمائی سے ؛ زندہ دلی سے ۔

Dashy : (a) خود نما ۔

Dassie : (n) (حیوانیات) چھچھوندر ۔

Dassy : (n) [Du."dasje".] دیکھو Das

Dastard : (a & n) [ME.] ڈرپوک ؛ بزدل ؛ نامرد ؛ ہیز ؛ بےحمیت ۔

Dastardize : (v) نامرد بنانا ؛ ڈرانا ؛ بزدل بنانا ۔

Dastardliness : (n) بزدلی ؛ نامردی ؛ بے حمیتی ۔

Dastardly : (adv.) بزدلانا ؛ نامردانہ ۔

Dastardy : (n) بزدلی ؛ نامردی ۔

Dasymeter : (n) [Gr."dasys+metron".] کثافت گیس پیما ۔

Dasyphyllous : (a) [Gr."dasys+phyllon".] (نباتیات) موبرگہ ؛ کثیر برگہ ۔

Dasypod : (a) [Gr."dasypous".] مُوپا مورخور سے متعلق ۔

Dasypodid : (n) موپا مورخور ۔

Dasypodine : (a) مُوپا مورخور جیسا ۔

Dasyprocta : (n) [Gr."dasyproktos".] کترنے والے جانور کی ایک نوع ۔

Dasyproctid : (a & n) (۱) کترنے والے جانور جیسا ۔ (۲) کترنے والے جانور ۔

Dasyproctine : (a) کترنے والے جانور سا ۔

Dasypygal : (a) [Gr."dasypygos".] بال دار سرین والا ۔

Dasyure : (n) [Gr."dasys+ura".] گوشت خوار کیسہ دار جانوروں کی نوع کا کوئی جانور ۔

Data : (n) Detum کی جمع ۔

Analysis of data : (تجارت) معلومات کا تجزیہ ؛ اعداد و شمار کا تجزیہ ۔

Breadth of data : (سماجیات) وسعت مفروضات ؛ وسعت معلومات ۔

Levels of data : (سماجیات) مفروضات کی سطحیں ۔

Method of data collection : (سماجیات) فراہمی اطلاعات کا طریقہ ۔

Non-orthogonal data : (شماریات) غیر عمودی اعداد و شمار ۔

Numerical data : (طبیعیات) عددی آنکڑے ۔

Orthogonal data : (شماریات) عمودی اعداد و شماریات ۔

Raw data : (سماجیات) بنیادی مفروضات ؛ ناپختہ اطلاعات ۔

Data anticipation : (n) (تجارت) متوقع اعدادو شمار/ معلومات ۔

Data collection : (n) (سماجیات) فراہمی اطلاعات ؛ (تجارت) اعداد و شمار کی فراہمی ۔

Datary : (n) [mod. L."datarius".] دربار پاپائے روم کا ایک افسر ۔

Datary : (n) [mod. L."dataria".] (۱) پاپائےروم کے دستاویزوں پر تاریخ دینے کا کام ۔ (۲) پاپائے روم کے محافظ خانہ کی ایک شاخ ۔

Date : (n) [L. "dactylus".] (۱) خرمہ ؛ چھوہارا ؛ کھجور ؛ رطب ؛ تمر ۔ (۲) کھجور کا درخت ۔

Date : (n) [L. "data".] (۱) تاریخ ؛ زمانہ ؛ وقت ۔ (۲) واقعہ کی تاریخ ۔ (۳) عہد قدامت ۔ (٤) عمر ؛ عہد حیات ۔ (٥) حد؛ انتہا ۔ (٦) تعین وقت ۔

After date : تاریخ مابعد ۔

Due date : تاریخ وجوب ۔

International date line : (جغرافیہ) بین الاقوامی خط تاریخ ۔

Out of date : متروک ؛ غیر معتدل (ہونا) ؛ کہنہ ؛ تقویم پارینہ ۔

**Upto date :** الی الآن ؛ (مکمل حسابات) تاریخ جاریہ تک ؛ تازہ ترین ضروریات یا علم کےمطابق ۔

**Date : (v)** (۱) تاریخ ڈالنا ۔ (۲) کسی زمانے کاحوالہ دینا ۔ (۳) گننا ؛ زمانے کا شمار کرنا ؛ مدت معین کرنا ۔ (٤) (کسی کاغذ پر) تاریخ کا موجود ہونا ۔ (٥) ابتداء ہونا ؛ شروع ہونا ( کسی زمانے سے ) ۔ (٦) زمانے کا تعین ہو سکنا (کسی شے وغیرہ کے متعلق) ۔

**Date line : (n)** (۱) خط نصف النہار ۱۸۰ ڈگری گرین وچ سے ۔ (۲) خط تاریخ ۔

**Date-mark : (n)** تاریخ کا نشان ؛ تاریخ کی مہر ۔

**Date of acknowledgement :** رسید مع تاریخ ۔

**Date of drawing :** ( تاریخ ) تاریخ حصول رقم ۔

**Date of effect :** تاریخ نفاذ ۔

**Date of entry :** ( تاریخ ) تاریخ داخلہ ۔

**Date of exit :** ( تاریخ ) تاریخ علاحدگی ۔

**Date of institution :** تاریخ ارجاع ۔

**Date of maturity :** تاریخ تکمیل ۔

**Date of occurence :** تاریخ وقوع ۔

**Date of service :** تاریخ تعمیل ۔

**Date-palm : (n)** نخیل ؛ خرما کا درخت ؛ کھجور کا درخت ۔

**Date plum : (n)** خرمالو ؛ خرمالو کا درخت ۔

**Date sheet : (n)** (تعلیمات) تاریخ نامہ ۔

**Date-shell : (n)** ایک قسم کا صدف ۔

**Date sugar : (n)** کھجور کا گڑ ۔

**Date-wine : (n)** کھجور کی تاڑی ۔

**Dat (e)able : (a)** تاریخ متعین ہونے کے لائق ۔

**Dated : (a)** مورخہ ؛ تاریخ ۔

**Dateless : (a)** (۱) بےتاریخ ؛ جس پر تاریخ نہ پڑی ہو ۔ (۲) بے انتہا ؛ بے حد ؛ بے پایاں ۔ (۳) قدیم ؛ یاد سے پہلے کا ۔ (٤) (تاریخ اور سیاسیات) دوامی ۔

**Datelessness : (n)** بے تاریخی ؛ بے انتہائی ؛ قدامت ۔

**Dater : (n)** تاریخ ڈالنےوالا ؛ تاریخ گزار ۔

**Dating : (n)** (جغرافیہ و ارضیات) مورخہ ؛ توقیت ؛ تاریخ اندازی ۔ (سیاسیات) تعین تاریخ ۔ (تاریخ) تعین زمانہ ۔

- **Absolute dating :** (تاریخ) تاریخ کا قطعی تعین ۔
- **Astronomical dating :** (تاریخ) فلکیاتی تعین تاریخ ۔
- **Direct dating :** (تاریخ) تاریخ کا راست تعین ۔
- **Flourine dating :** (تاریخ) فلورین کے ذریعہ تعین تاریخ ۔
- **Guess dating :** (تاریخ) تاریخ کا قیاس ۔
- **Radio carbon dating :** (تاریخ) ریڈیو کاربن سے تعین تاریخ ۔
- **Relative dating :** (تاریخ) تاریخ کا اضافی تعین ۔
- **Sequence dating :** تعین تاریخ بر بنائے تسلسل ۔

**Dating back of policy :** (تجارت) تاریخ نگار پالیسی ۔

**Dating machine : (n)** (میکانیات) تاریخ نگار مشین ۔

**Dating method : (n)** طریقہ تعین تاریخ ۔

**Dation : (n) [L."dationem".]** (۱) عطا ۔ (۲) (قانون) معاوضہ ۔

**Datisca : (n) [mod. L.]** (نباتیات) شاہ دانہ کی طرح کا ایک پودا ۔

**Datiscin : (n)** ایک گلوکوسائڈ جو Datisca سے حاصل ہوتا ہے ( $C_{21} H_{22} O_{12}$ ) ۔

**Datisi : (n)** قیاس منطقی کو یاد رکھنے کی ایک اصطلاح ۔

**Dative : (a)[L.'datives']** (۱)اسم کی حالت مفعولی سےمتعلق ۔ (۲) (قانون) ہدیۃً ؛ تحفتاً ۔ (۳) عارضی (افسر) ۔ (٤) عدالت یا جج کی طرف سے مقرر کیا ہوا ۔

**Dative : (n)** اسم کی مفعولی حالت ۔

Dative bond : (n) معطی بندش ؛ نیم قطبی بندش ۔

Dative case : (n) (لسانیات) نصیبی حالت ۔

Datively : (adv) (۱) حالت مفعولی میں ۔
(۲) بطور ہدیہ ؛ بطور تحفہ ۔

Datolite : (n) [Gr."datisthai"+-lite.] کیلسیم کا
بورو سلیکیٹ ۔

Dattock : (n) [Native name] (۱) مغربی افریقہ کےایک درخت
کی سخت لکڑی ۔ (۲) مغربی افریقہ کا ایک درخت ۔

Datum : (n) [L.] (۱) معلوم ؛ مفروض ؛ دیا ہوا ؛ مقدمہ ؛
مقدار معلوم ۔ (۲) نقطہ٭ آغاز ۔ (۳) معطیہ ۔
(٤) (طبیعیات ، حیوانیات اور فلسفہ)
آنکڑے ؛ مواد ۔

Private datum : (فلزیات) انفرادی مفروض ۔

Public datum : (فلزیات) عمودی مفروض ۔

Somatic datum : (فلزیات) جسمانی مفروض ۔

Datum level : (n) مفروض سطح ۔

Datum line : (n) (ریاضیات) بنیادی خط ۔

Datum plane : (n) ( تشریح ) بنیادی سطح ۔

Datura : (n) [Hindi "dhatura".] دھتورا کی جنس ۔

Datura Astramonium : (n) دھتورا سفید گل ؛ سفید پھول
کا دھتورا ۔

Daturine / Daturia : دیکھو Atropine

Daub : (v) [L."dealbare".] (۱) پلاسٹر کرنا ؛ استر کاری
کرنا ؛ کہگل کرنا ؛ لیپنا ؛ پوتنا ؛ پھنسنا ۔
(۲) آلودہ کرنا ؛ (روغن یا چکائی ) لگانا یا
تھوپنا ۔ (۳) ناپاک کرنا ؛ ملوث کرنا ؛
دھبا ڈالنا ؛ داغ لگانا ۔ (٤) تصویر
پر رنگ تھوپنا ؛ بد رنگ مصوری کرنا؛
بھدی مصوری کرنا ۔

Daub : (n) لیپ پوت : استرکاری ؛ پلاسٹر ؛
آلودگی روغن ؛ بھدی تصویر ؛ دھبا ۔

Dauber : (n) (۱) اناڑی مصور ۔ (۲) لیپنے پوتنے والا ؛
استر کاری کرنے والا ۔ (۳) استر ؛ پلاسٹر ۔
(٤) ایک قسم کا زنبور ۔

Daubery/Daubry : (n) بھدی تصویر بنانا ؛ بھدی تصویر ۔

Daubing : (n) استر کاری ؛ پلاسٹر ؛ گارا ۔

Daubreelite : (n) [f. next] کرومیم کا سیاہ سلفائڈ جو
شہاب ثاقب کے لوھے میں پایا جاتا ھے ۔

Daubreite : (n) [f. M. Daubree, a French minerologist.]
بسمتھ کا آکسی کلورائڈ ۔

Daubster : (n) اناڑی مصور ۔

Dauby : (a) (۱) چپکنے والا ؛ چسپناک ۔
(۲) پوتنے والا ۔ (۳) بھدا ۔

Daughter : (n) [OE."dohtor".] (۱) دختر؛ بیٹی؛ لڑکی ؛ بنت ۔
(۲) عورت ( کسی خاص نسل یا خاندان کی ) ۔
(۳) دخترمعنوی (مذہب وغیرہ) ۔(٤) دختر ؛
بیٹی ( وہ چیز جو کسی دوسرے سے نکلی یا
پیدا ہوئی ہو جیسےزبان وغیرہ) ۔ (٥) بیٹی
(کسی کو پیارسے کہنا) ۔ (٦) مجازاً (اول نسل) ۔
(۷) جوہر (جو کسی عنصر کےاجزائےمرکبہ کی
علاحدگی سے پیدا ہو) ۔

Daughter atom : (n) دختر ایٹم ۔

Daughter-cell : (n) ان خلیوں میں سے ایک جو کسی خلیہ
کے انشقاق سے پیدا ہو ؛ دختر خلیہ ۔

Daughter chromosomes : (n) (حیوانیات) دختر لونی اجسام ۔

Daughter colony : ( حیوانیات ) دختر بستی اجسام ۔

Daughter hood : (n) بیٹی ہونا ؛ دختریت ؛ دختری ؛
بیٹیاں ۔

Daughter-in-law : (n) بہو ؛ بیٹے کی بیوی ۔

Daughter language : (n) دختری زبان ۔

Daughter neucleus : (کیمیا و طبیعیات) دختر نیوکلس ؛
دختر مرکزہ٭ لواۃ ۔

Daughterless : (a) بے دختر ۔

Daughterling : (n) چھوٹی بیٹی ۔

Daughterliness : دختریت ۔

Daughterly : (a) دخترانہ ؛ بیٹی کی طرح ۔

Dauk : (n) [Origin unkn.] (کان کنی) سخت اور ریتلی مٹی کی تہ ۔

Daunt : (v) [L."domitare".] (۱) ہمت شکنی کرنا ؛ ہمت توڑنا ؛ ڈرانا ؛ دھمکانا ؛ دہشت دلانا ۔ (۲) (ماہی) ہیرنگ (مچھلیوں) کو دباکر پیپے میں بھرنا یا ٹھونسنا ۔ (۳) خیرہ کرنا ۔

Daunt : (n) رکاوٹ ؛ خصوصاً لکڑی کا قرص جس سے مچھلیوں کو داب کر پیپے میں بھرتے ہیں ۔

Daunter : (n) (۱) ہمت شکن ۔ (۲) ہیرنگ مچھلی کو پیپے میں بھرنا ۔

Dauntless : (a) بہادر ؛ بیباک ؛ نڈر ؛ بے خوف ؛ دلیر ؛ مستقل مزاج ؛ جری ؛ دھن کا پکا ۔

Dauntlessly : (adv.) بے باکی سے ؛ بے خوفی سے ؛ دلیری سے ؛ نڈر پن سے ؛ دلیرانہ ۔

Dauntlessness : (n) بہادری ؛ بے خوفی ؛ بے باکی ؛ نڈرپن ؛ دلیری ۔

Dauphin : (n) [F."dauphin".] شاہ فرانس کا سب سے بڑابیٹا ۔

Dauphinate : (n) Dauphin کا حلقہ اقدار ۔

Dauphiness : (n) Dauphin کی بیوی ۔

Dauw : (n) [Du., native name.] گورخر کی ایک قسم ۔

Davenport / Davonport : (n) (۱) لکھنے کی چھوٹی خوبصورت میز ۔ (۲) ایک بڑا صوفہ جو سونے کے کام میں بھی آتا ھے ۔

Davidist : (n) [f. the name David+-ist.] ولندیزی ڈیوڈھارج کا قائم کیا ھوا فرقہ ۔

Davit : (n) [f. the name David.] (بحری) لنگر اٹھانے یا کشتی کو معلق رکھنے کی کل ۔

Davy/-Lamp/Davy's lamp: (n) [f.Sir Humphry Davy] کان کنوں کا چراغ حفاظت (جس سے کان کے اندر آگ لگنے کا اندیشہ نہیں ھوتا ھے) ۔

Davy : (n) (عامیانہ) Affidavit کا مخفف ۔

Davy Jones : (n) اوج سمندر ؛ ملاحوں کا شیطان ۔

Davy Jones'slock / Davy's - : سمندر خصوصاً مدفن بحر ۔

Davyne : (n) [It."davina".] المونیم اور سموڈیم کا سلیکیٹ ۔

Davyum : (n) [f. as prec. +-um.] پلاٹینم کی قسم کی ایک فرضی دھات جو کہا جاتا ھے کہ روس میں پائی جاتی ھے ۔

Daw : (n) [OE."dawe".] (۱) ایک قسم کا بڑا کوا ؛ زاغ ۔ (۲) کاہل ؛ بد سلیقہ ؛ پھوہڑ ۔

Daw : (v) طلوع ھونا ؛ صبح ھونا ۔

Dawdle / Daudle) : (v) [Var. of Daddle.] وقت ضائع کرنا ؛ کاہلی کرنا ؛ بیکار پھرنا ۔

Dawdle : (n) (۱) وقت ضائع کرنے والا ؛ بیکار پھرنے والا ۔ (۲) تضیع اوقات ۔

Dawdler : (n) تضیع اوقات کرنے والا (وقت کھونے والا) ؛ بیکار پھرنے والا ۔

Dawish : (a) بیوقوف ؛ پھوہڑ ؛ بد سلیقہ ۔

Dawk : (n) [Origin unkn.] نشیب ؛ شگاف ۔

Dawk : (v) شگاف ڈالنا ۔

Dawk/Dok : (n) [Hindi 'dak'.] دیکھو Dak

To travel dawk : چوکی سفر کرنا ۔

Dawk-bungalow : (n) ڈاک بنگلہ ۔

Dawn : (n) [Back-formation f. Dawning.] (۱) فجر ؛ طلوع ؛ صبح ؛ بھور ؛ تڑکا ۔ (۲) آغاز ؛ ابتدا ؛ شروع ۔

High dawn : صبح جو ابر کے ٹکڑے کے اوپر نمودار ھو ۔

Low dawn : صبح جو افق پر ظاہر ھوتی ھے ۔

Dawn : (v) پو پھٹنا ؛ تڑکا ھونا ؛ نمودار ھونا ؛ ظاہر ھونا ؛ کھلنا (ذہن پر) ؛ شروع ھونا ؛ روشن ھونا ۔

Dawning : (n) [ME."dawening".] (۱) صبح ؛ تڑکا ۔ (۲) (مجازاً) مشرقی ۔ (۳) ابتدا ؛ شروع ؛ ظہور ۔

Dawsonite : (n) [f. Sir J. W. Dawson of Montreal.] الومینیم اور سوڈیم کا آب دار سفید بلوری کاربونیٹ ۔

Day : (n) [OE."daez".] (١) دن ؛ روز ؛ یوم ۔(٢) فجر ؛ صبح؛ تڑکا ۔(٣) دن کی روشنی ۔(٤) چوبیس گھنٹے ۔ (٥)رات کے بارہ بجے سے اگلی رات کےبارہ بجےتک ۔ (٦) مخصوص تہوار کا دن یا تاریخ ۔ (٧) مقرر یا موعود تاریخ ۔(٨) فتح ؛ ظفر ؛ کامیابی ؛ جیت ۔(٩) زمانہ؛ عہد؛ وقت ؛ دور ۔ (١٠)زندگی؛ عمر؛ زمانہٴ خوش حالی؛ حیات ؛ زمانہٴ عروج ؛ عہد سرگرمی ۔ (١١) کان کی بالائی زمین ۔

Apparent solar day : (نجم) یوم شمسی ظاہری ۔

Artificial day : (نجم) یوم اصطلاحی ۔

Astronomical day : یوم بینتی ؛ یوم فلکی ۔

At the present day : آج ۔

At some future day : کبھی ؛ مستقبل میں ۔

Before day : صبح سے پہلے ؛ طلوع صبح سے پہلے ۔

Better days : خوشحالی کا زمانہ ؛ مساعد زمانہ ؛ سازگار زمانہ۔

Break of day : صبح ؛ طلوع صبح ۔

Civil day : رات کے بارہ بجے سے اگلی رات کے بارہ بجے تک ۔

Columnar day book : یوم قانونی؛ (تجارت) خانہ دار روز نامچہ۔

Every dog has his day : گھورے کے دن بھی پھرتے ہیں ۔

Fallen on evil days : مصیبت میں ؛ برے دن ۔

From day to day : لگاتار ؛ مسلسل ؛ روز بروز ۔

Independence day : (تاریخ) یوم آزادی۔

Keep one's day : پابند وقت ہونا ۔

Lady day : یوم مریم۔

Longest day : اطول النہار ۔

Lunar day : یوم قمری ؛ چاند دن ؛ قمری دن ۔

Mean day : (جغرافیہ) یوم وسطیٰ ۔

Mean solar day : اوسط یوم شمسی ۔

New year's day : سال نو کا پہلا دن ۔

One day : کسی دن ؛ ایک دن ۔

One of these days : عنقریب کسی دن ۔

Perpetual day : (طبیعیات) دوامی دن ۔

Republic day : یوم جمہوریت ۔

Settling day : یوم تصفیہ ۔

Shortest day : اقصرالنہار ۔

Sidereal day : یوم نجمی ؛ نجمی دن ۔

Solar astronomical day : یوم شمسی ؛ دوپہر سے دو پہر تک ۔

Solar day : (جغرافیہ) یوم شمسی ۔

Some day : کبھی ؛ آئندہ ۔

The day : وقت ؛ حال ۔

The day after : بعد از وقت ۔

The day before : قبل از وقت ۔

The other day : کچھ دن پہلے ۔

These days : آج کل ۔

This day week : آج سے آٹھویں دن یا آٹھ دن پہلے ۔

Tidal day : یوم مدی ۔

To carry the day /-win /-lose- : جیتنا ؛ ہارنا ۔

To and one's days : مرنا ۔

To know the time of day : ہوشیار رہنا ؛ چوکس رہنا ۔

To this day : آج تک ۔

Without day : غیر معین مدت تک یا غیر معین مدت تک کے لئے ۔

Day about : ایک دن چھوڑ کر ؛ ایک دن ناغہ کرکے ۔

Day after day : دن بہ دن ؛ متواتر ؛ غیر معین مدت تک ۔

Day bed : (n) دن کو آرام کرنے کا صوفہ یا کاؤچ ۔

Day boarder : (n) طالب علم جو اقامت خانہ میں کھانا کھائے مگر گھر پر سوئے ۔

Day-book/Daybook : (n) روز نامچہ ؛ بہی ۔

Day boy : (n) غیر مقیم طالب علم ۔

Day break : (n) طلوع صبح ؛ تڑکا ۔

Day by day : دن بہ دن ؛ روزانہ ؛ روز بروز ۔

Day coal/- drift/- hole : (کان کنی) کان میں کام کرنے والوں کے لئے آنے جانے کا رستہ ۔

Day dawn : (n) دیکھو Day break

Day dream : (n) بیداری کا خواب ؛ شیخ چلی کا منصوبہ ؛ خیالی پلاؤ ؛ خواب بیداری ۔

Day dreaming : (n) (نفسیات) دن سپنا ۔

Day eye : (n) دن میں کام کرنے کی جگہ ۔

Day flower : (n) دن کو کھلنے والا پھول ۔

Day fly : (n) ایک کیڑا جو قلیل الحیات ہوتا ہے ؛ یکروزہ مکھی ۔

Day hours : (n) عیسائیوں کی دن کی عبادت ۔

Day house : (n) (علم النجوم) خانہ ستارہ ؛ ستارے کا وہ گھر جس میں وہ دن کو رات سے زیادہ قوی ہوتا ہے ۔

Day-in-court : (تاریخ) عدالتی دن ۔

Day labour /-labour : (n) (۱) یومیہ اجرت پر کام ۔ (۲) روزانہ مزدوری پر کام کرنے والا ؛ روز کا مزدور ۔

Day labourer : (n) یومیہ مزدور ؛ دن کے دن کا مزدور ۔

Day lily : (n) سوسن یک روزہ ۔

Day-mare : (n) بیداری کا ڈراؤنا خواب ؛ (نفسیات) دن بُھتنا ۔

Day of grace : رعائتی دن ؛ مہلت ؛ رعائتی مدت ۔

Day of Judgement : یوم الحساب ؛ یوم آخرت ؛ قیامت ۔

Day of wrath : یوم الحساب ۔

Day-peep : (n) تڑکا ؛ بھور ۔

Day residues : (n) (نفسیات) باقیات النہار ۔

Day-room : (n) (۱) دن کے استعمال کا کمرہ ۔ (۲) مطالعہ اور تفریح کا کمرہ (فوجی بیرکوں وغیرہ میں) ۔

Day-scholar : (n) دیکھو Day-boy

Day shift : (n) (معاشیات) دن بدلی ۔

Day school : (n) (۱) معمولی مدرسہ رات کے مدرسہ اور اتوار کے مدرسے کے مقابلہ میں ۔ (۲) وہ مدرسہ جس میں طلبا کے رہنےکا انتظام نہ ہو ۔

Day-shine : (n) (۱) روز روشن ؛ دن کی روشنی ۔ (۲) شہرت ؛ اعلان ؛ اشاعت ۔ (۳) دیکھو Day-light ۔

Day-sight : (n) (طب) روز نظری ؛ شب کوری ۔

Daysman : (n) (۱) ثالث ۔ (۲) یومیہ مزدور ۔

Day-spring : (n) (شاعری) تڑکا ؛ صبح ۔

Day-star : (n) ستارہ صبح ؛ آفتاب ۔

Day student : (n) طلبا جو کالج میں دن کے وقت پڑھنے کے لئے آتے ہیں لیکن وہاں رہتے نہیں ہیں ۔

Day-tale /Daytal /Datal : (n) یومیہ کا حساب ۔

Day-tale /Daytal /Datal : (a) یومیہ طور پر حساب کیا ہوا ؛ روزانہ حساب کیا ہوا ؛ روزانہ اجرت دی ہوئی ۔

Day-taler/Dataller : (n) یومیہ مزدور ۔

Day-ticket : (n) ایک روزہ ٹکٹ ؛ ٹکٹ جس سے اسی روز واپسی ہو سکے ۔

Day-time : (n) دن کا وقت ۔

Day-wages : (n) یومیہ اجرت ۔

**Day-water : (n)** سطحی پانی ۔

**Day-woman/Dairy-woman : (n)** ڈیری فارم کی منتظمہ ۔

**Day-work /Daywork : (n)** (۱) کار روزانہ ۔ (۲) یومیہ مزدور ۔

**Daylong : (adv.)** تمام دن ؛ دن بھر ۔

**Daylong : (a)** تمام دن ؛ دن بھر کا ۔

**Dayman : (n)** مزدور جس کو ایک دن کے لئے رکھا جائے ۔

**Dayblindness : (n)** روز کوری ؛ دھنداپن ۔

**Dayless : (a)** تاریک ۔

**Daylight : (n)** (۱) دن کی روشنی ؛ روز روشن ۔ (۲) شہرت ؛ اشاعت ؛ اعلان ؛ اشتہار ۔ (۳) تڑکا ؛ صبح ؛ فجر ۔ (٤) فصل دو چیزوں کے درمیان جیسے دوڑ کی کشتیوں میں ؛ شراب کی سطح اور گلاس کے کنارے میں ۔ (٥) (جمع) آنکھیں ۔ (٦) (جمع) (عامیانہ) ہوش ؛ اعضائے رئیسہ ۔

**To let daylight into :** (عامیانہ) سوراخ کرنا ؛ خنجر بھونک دینا یا گولی سے مار ڈالنا ۔

**Daylight saving : (n)** گرمی میں گھڑی کو ایک گھنٹہ تیز کر دینا ؛ بچت روز روشنی ۔

**Daze : (n) [ON."dasa".]** (۱) مخبوط کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ بد حواس کر دینا ؛ گھبرا دینا ۔ (۲) چوندھیانا ؛ خیرہ کرنا ؛ تلملا دینا ۔ (۳) سڑجانا؛ خراب ہو جانا۔ (٤) مخبوط ہونا ۔

**Daze : (n)** (۱) بدحواسی ؛ گھبراہٹ ؛ حیرانی ۔ (۲) (معدنیات) ابرک ۔

**Dazed : (a)** (۱) بدحواس ؛ مبہوت ؛ مخبوط الحواس ؛ حیرانی ؛ خیرہ ۔ (۲) بے حس (سردی سے) ۔ (۳) سڑا ہوا ؛ خراب ۔

**Dazedly : (adv.)** بحالت خیرگی ؛ گھبراہٹ کے ساتھ ؛ حیران ہو کر ۔

**Dazedness : (adv.)** خیرگی ؛ گھبراہٹ ۔

**Dazzle : (v) [ME."dasele".]** (۱) چوندھیانا ؛ خیرہ کرنا ؛ (آنکھوں میں) چکا چوندھ ڈالنا ۔ (۲) دماغ کو چکرا دینا؛ پریشان کرنا؛ گھبرا دینا؛ حیران کرنا ؛ حواس باختہ کرنا ؛ مبہوت کرنا ۔

**Dazzle : (n)** (۱) چمک ؛ دمک ؛ آب ۔ (۲) رنگ بطور استثنا ۔

**Dazzlement : (n)** خیرگی ؛ چکا چوندھ ؛ بد حواسی ۔

**Dazzler : (n)** خیرہ کرنے والا ۔

**Dazzlingly : (adv.)** بطور خیرگی ؛ بہ حد خیرگی ۔

**De : (prep.)** ایک لاطینی حرف جار بہ معنی "سے" ؛ "متعلق" وغیرہ ۔

**De/ D' : (Prep.)** فرانسیسی حرف جار بمعنی "کا" ؛ "سے" ۔

**De- : (Prefix)** سابقہ بمعنی ۔ (۱) "نیچے" ؛ "نیچےسے" ؛ "نیچے تک" ۔ (۲) دور ؛ الگ ۔ (۳) بالکل ؛ کل ۔ (٤) نفی ۔ (٥)بعض اوقات اسم میں De کا سابقہ لگا کر فعل بناتے ہیں جس کے معنی ہوتے ہیں نکال دینا ، خارج کر دینا ۔

**De-aerate : (v)** ہَوا نکالنا ۔

**De-aerator : (n)** (انجینیئرنگ) ہَوا ربا (آلہ) ۔

**De-afforest : (v)** جنگل کو معمولی زمین قرار دینا ۔

**De-afforestation : (n)** آزادئی جنگل ؛ جنگل کا معمولی زمین قرار دیا جانا ۔

**De-air : (v)** ہَوا نکالنا (گیلی مٹی سے) ۔

**De-alcoholisation : (n)** (کیمیا) الکحل ربائی؛ الکحل نکال دینا ۔

**De-alkalize : (v)** القلی کا ازالہ کرنا؛ القلیت ختم کرنا ۔

**De-anthropomorphism : (n)** (فلسفہ) لاتجسیم ؛ لا تشبیہیت ۔

**De-articulated : (a)** اترا ہوا (جوڑ) ۔

**De-articulation : (n) [med.L.'dearticulatio'.]** (۱) ضلع ؛ مفصل؛ جوڑ کا اترنا ۔ (۲) صاف تلفظ ۔

**De-assimilation : (n)** غیر تحلیل غذا ؛ غذا کا تحلیل نہ ہونا ۔

**De-babelization : (n)** زبانی ترسیل کی رکاوٹوں کو دور کرنا ۔

**De-die in diem :** روز بروز ؛ دن بہ دن ۔

**De-emanate : (v)** ریڈیائی صدور کی طاقت سے محروم کرنا ۔

De-emphasis : (n) (۱) اہمیت کی کمی ۔ (۲) حد سے زیادہ فراخ اجزا کا مکمل یا جزوی امتناع ۔

De-emphasize : (v) اہمیت کم کرنا ۔

De-energize : (v) برقی رو کو روکنا ۔

De-ethicize : (v) (۱) اخلاقیات سے جدا کرنا ۔ (۲) اخلاقی حیثیت کا ازالہ کرنا ۔

De-facto : (adv.&a) واقعی ؛ بالفعل ؛ فی الحقیقت ۔

De-facto recognition : (n) عملاً تسلیم کرنا ۔

De-facto ruler : (n) حقیقی حکمراں ۔

De-facto subjects : (n) واقعی رعایا ۔

De-fat : (v) روغن دور کرنا ۔

De-fide : (a) [L.] ایمان یا عقیدے سے متعلق ۔

De-gratia : (adv.) (قانون) بطور مہربانی ۔

De-haut en bas : (adv.&a) تحکمانہ ؛ برتری کے انداز میں ۔

De-ice : (v) برف سے محفوظ رکھنا خصوصاً ہوائی جہاز کو ۔

De-insularize : (v) تنگ نظری دور کرنا ۔

De-integrate : (v) سالمیت دور کرنا ۔

De-integro : (adv.) از سرنو ؛ پھر سے ۔

De-ionize : (v) پانی سے نمک یا معدنی عنصر کا ازالہ کرنا ۔

De-jure : (adv.&a) حسب ضابط ؛ حسب قانون ؛ شرعی ؛

De-jure recognition : (n) (تاریخ) قانوناً تسلیم کرنا ۔

De-lege frenda : (adv.&a) نئے قانون کی بنیاد پر ۔

De-Morgan's law : (n) قانون ڈی مارگن ۔

De-Morgan's theorem : (n) کلیہ ڈی مارگن ۔

De-mortuis nil boum : (لاطینی فقرہ) مردوں کا ذکر سوا بھلائی کے نہ کرنا چاہئے ۔

De-novo : (adv.) [L.] از سرنو ؛ پھر سے ؛ نئے سرے سے ۔

De-pauperize : (v) (۱) وفا داری سے نجات دینا ؛ مفلسی کے پنجے سے چھڑانا ۔ (۲) افلاس کے مسئلے کو حل کرنا ۔

De-plane : (adv.) (قانون) ظاہراً ؛ مسلم طور پر ؛ البتہ ۔

De-profundis : (a&n) غم کی گہرائیوں سےنکلی ہوئی (آواز) ؛ صدائے درد ؛ دکھے ہوئے دل کی فریاد ۔

De-queen : (v) ملکہ مکھی کو چھتے سے الگ کرنا ۔

Deacetylate : (v) اسٹیل کو کسی مرکب سے آب پاشی کے ذریعہ علاحدہ کرنا ۔

Deacidification : (n) (کیمیا) ازلہٴ تیزاب ؛ تعدیل تیزاب ۔

Deacidify : (v) تیزابیت دور کرنا ؛ تیزابیت کا ازالہ کرنا ۔

Deacon : (n) [L."diaconus".] (۱) مہتمم صدقات (پادری ، تماس) ۔ (۲) تیسرے درجے کا پادری یعنی بشپ اور کشیش کے بعد ۔ (۳) (پرسبیٹیرین) دینوی معاملات کا منتظم افسر ۔ (٤) عشائے ربانی کی تقریب کا خاص معاون کشیش ۔ (٥) ( اسکاٹستانی ) اہل حرفت کی انجمنوں کا صدر: ( مجازاً ) ماہر حرفت ۔ (٦) چھوٹا بچھڑا: بچھیا؛ چھوٹے بچھڑے یا بچھیا کا چمڑا ۔

Deacon : (v) (۱) بھجن یا مناجات کو زور سے سطر وار پڑھنا ۔ (۲) پھلوں کو ٹوکری میں بھرنا اس طرح کہ اچھے پھل اوپر رہیں ؛ بے ایمانی کرنا ۔

To deacon land : شاہراہ کے کچھ حصے پر قبضہ کر لینا ۔

To deacon wine : (عامیانہ) شراب میں آمیزش کرنا ۔

Deaconess : (n) [L."diaconissa".] (۱) وہ عورت یا خاتون جس کو ڈیکن کی خدمات سپرد ہوں ۔ (۲) ڈیکن کی بیوی ۔

Deaconhood : (n) ڈیکن کا عہدہ ؛ ڈیکن کی جماعت ۔

Deaconry : (n) (۱) ڈیکن کی جماعت ۔ (۲) دیکھو Deaconship ۔

Deaconship : (n) ڈیکن کا عہدہ یا مقام ۔

**Deactivate** : (v) (۱) غیر سرگرم کرنا ؛ غیر سرگرم بنانا ۔ (۲) غیر موثر بنا دینا ؛ غیر مہلک بنا دینا ( بم ، بارودی سرنگ وغیرہ کو )۔

**Deactivation** : (n) ازالہء عملیت ؛ ازالہء فعالیت ۔

**Dead** : (a) [OE."dead".] (۱) مردہ ۔(۲) بے جان ؛ بے حس ؛ سُن ۔ (۳) مردہ روح ؛ روحیت سے خالی ؛ بےنور ۔ (٤) متروک ؛ منسوخ ؛ غیر نافذ ؛ غیر موثر ؛ گزرا ہوا ؛ قدیم ۔ (٥) بے حرکت ؛ ساکت ۔ (٦) بنجر ۔ (۷) ( آواز ) بے گونج ۔ (۸) مصنوعی ۔ (۹) ناقابل فروخت ۔ (۱۰) جسے کھیلا نہ جا سکے ( بال )۔ (۱۱) ( گولف کی گیند کے متعلق ) کچی سے بالکل نزدیک ۔ (۱۲) پورا ؛ تمام ؛ کامل ؛ سراسر ؛ بے لطف ؛ یکساں ؛ ٹھیک ؛ صحیح ؛ مطلق ؛ راست ۔ (۱۳) خفیہ ؛ پوشیدہ ۔ (١٤) یکایک رک جانے والا / والی ۔

Dead as a door-nial : بالکل مردہ ۔

Dead as a herring : بالکل مردہ ۔

To wait for dead men's shoes : کسی شخص کی جائداد یا عہدے کے لئے اس کی موت کا انتظار کرنا ۔

**Dead** : (n) (۱) میت ۔ (۲) مردہ موسم یا وقت یا حالت ؛ بے سود مند موسم وغیرہ ۔ (۳) ( جمع ) مٹی یا پتھر جس میں خام دھات نہ ہو ۔ (٤) ( عامیانہ ) نارسیدہ خط ۔

The dead : مردہ ؛ اہل قبور ۔

**Dead** : (adv.) (۱) پورے طور سے ؛ مطلقاً ؛ کل ؛ کلیتاً ۔ (۲) براہ راست ؛ بالکل ۔

**Dead** : (n) شمالی انگلستان میںDeath کی متبادل شکل ۔

**Dead** : (v) (۱) مرنا ۔ (۲) ( مجازاً ) طاقت کھو بیٹھنا ؛ کمزور ہو جانا ۔ (۳) مردہ بنانا ( مجازاً )۔ (٤) کمزور کر دینا ۔

**Dead account** : (n) (معاشیات) ڈوبن کھاتا ۔

**Dead against** : بالکل آمنے سامنے ؛ سخت مخالف ۔

**Dead ahead** : (a & adv.) بالکل سیدھے ؛ بالکل سامنے ۔

**Dead air** : (n) (۱) (کان) ہوا جس میں آکسیجن نہ ہو یا زیادہ کاربن ڈائی آکسائڈ ہو ۔ (۲) ریڈیو یا ٹیلیفون کی نشریات کے دوران یکایک خاموشی ۔

**Dead alive /-and-alive** : (a) بےلطف ؛ اکتا دینے والا ؛ زندہ بشکل مردہ ۔

**Dead angle** : (n) ( قلعہ بندی ) غیر قابل دفاع زاویہ ۔

**Dead arch /- window** : (n) نقلی محراب ؛ کھڑکی ۔

**Dead-arm** : (n) انگور کی ایک بیماری ۔

**Dead asleep** : (a) گہری نیند سویا ہوا ؛ مردے کی طرح سویا ہوا ۔

**Dead asset** : (n) بے قیمت اثاثہ ۔

**Dead axle** : (n) ساکن دُھرا ۔

**Dead ball** : (n) کھیل سے خارج گیند ۔

**Dead beat** : (n & a) ( طبیعیات ) چل روک ؛ ساکت پہنچ ۔

**Dead beat** : (a) تھک کر چور ۔

**Dead beat** : (n) (۱) ( امریکا ) طفیلی بن کر رہنے والا شخص ۔ (۲) غریب ؛ نادار ؛ قلاش (شخص) ۔

**Dead beat galvanometer** : غیر متحرک مقناطیسی برق پیما ۔

**Dead bird** : (n) (۱) ماری ہوئی چڑیا یا دوسرا نشانہ ۔ (۲) یقینی بات ؛ ضرور ۔

**Dead-block** : (n) ٹکر روک ؛ صدمہ روک ۔

**Dead body** : (n) لاش ؛ نعش ۔

**Dead-born** : (a) (۱) بچہ جو مردہ پیدا ہوا ہو ۔ (۲) (مجازاً) تحریک وغیرہ جو ابتدا ہی سے نہ چل سکے ۔

**Dead-burn** : (v) نپٹ جلنا ۔

**Dead capital** : (n) ( معاشیات ) بے کار سرمایہ ۔

**Dead cart** : (n) مردہ ڈھونے والی گاڑی ؛ نعش کش گاڑی ۔

**Dead cat** : (n) شدید نکتہ چینی ؛ دشنام آمیز تنقید ۔

**Dead-centre** : (n) (۱) دیکھو Dead Point ۔ (۲) غیر متحرک مرکز ۔

Dead clothes : (n) کفن ۔

Dead-colour : (n) رنگ کی پہلی تہ ( تصویروں میں ) ۔

Dead colour : (v) رنگ کی پہلی تہ جمانا ۔

Dead colouring : (n) رنگ کی پہلی تہ جمانا ۔

Dead culture : (n) ( جراحی ) مردہ کشت ۔

Dead dipping : (n) ایک عمل جس سے پیتل کی سطح بے جلا ہو جاتی ہے ۔

Dead dog : (n) بے قیمت چیز ؛ بے قدر شخص ۔

Dead-drunk : (a) (شراب) پی کر دُھت ؛ مدھوش ؛ بد مست ۔

Dead duck : (n) (۱) کم قیمت چیز یا بے قدر شخص ۔ (۲) نیم مردہ ۔

Dead end : (n) (۱) جہاں ریل کی لائن وغیرہ ختم ہو جاتی ہے ۔ (۲) پانی کی نلکی کا بند سرا ۔ (۳) ( مجازاً ) اندھی گلی ۔

Dead-end : (a) (۱) غیر سود مند ۔ (۲) شریر ۔ (۳) اندھی گلی، نلکی وغیرہ ۔

Dead-end : (v) ختم کرنا یا ہونا ۔

Dead-eye : (n) (۱) ( بحری ) گول چپٹا لکڑی کا کندہ جس میں سوراخ ہوتے ہیں ۔ (۲) جس کا نشانہ کبھی خطا نہیں ہوتا ہے ۔

Dead fall/Dead-fall : (n) (۱) بڑے جانوروں کو پکڑنے یا مارنے کی ایک ترکیب ۔ (۲) گرے ہوئے درختوں کا ڈھیر ۔ (۳) کان کے منہ پرچیزوں کے جمع کرنے کا چبوترہ ۔ (٤) بھٹی یا قمارخانہ ۔

Dead fin : (n) سالمن مچھلی کا دوسرا ہی پر ۔

Dead fire : (n) اگیا بیتال ۔

Dead flat : (n) (بحری) جہاز کی سب سے چوڑی شہتیر یا ڈھانچہ ۔

Dead fold : (n) وہ تہ جو آسانی سے نہیں کھلتی ہے ۔

Dead freight : (n) خالی حصے کا محصول ( ایسے حصے کا محصول جس میں سامان نہ ہو ) ۔

Dead gold : (n) ماند سونا ۔

Dead ground : (n) (۱) برقی رو اور زمین کے درمیان کم مزاحمت رکھنے والا جوڑ ۔ (۲) دیکھو Dead Space ۔

Dead-hand : (n) (۱) غیر منتزع حق تصرف ۔ (۲) (طب) دست مردہ ۔ (۳) شدید اثر (مردے کا زندے پر یا ماضی کا حال پر) ۔

Dead head/Dead-head /Deadhead : (n) (۱) بغیر ٹکٹ کے ناٹک دیکھنے والا یا سفر کرنے والا ۔ (۲) بندوق کی نال کا ( ڈھلائی کے وقت ) وہ فاضل حصہ جو سرد ہونے پر کاٹ دیا جاتا ہے ۔ (۳) (میکانیات) خراد کی مشین کا وہ پچھلا حصہ جس میں مردہ مخور ہوتا ہے ۔ (٤) (بحری) لکڑی کا کندہ جو تیراک لنگر کا کام دیتا ہے ۔ (٥) ریلوے کا ملازم جو کسی خاص مقام تک سفرکر رہا ہو ۔ (٦) خالی ڈبہ ۔ (۷) کاروبار یا کسی انجمن کا غیر سرگرم رکن ۔ (۸) ترقی کے لئے ناموزوں شخص ۔ (۹) مکمل طورپر یا جزوی طور سے ڈوبا ہوا کندہ ۔ (۱۰) کھمبا ؛ گودی پر رسیاں لٹکانے کا کھمبا ۔

Dead-heading : (n) (تجارت ) متروک عنوان / سرخی ۔

Dead-hearted : (a) بے حس ۔

Dead-heartedness : (n) بے حسی ۔

Dead-heat : (n) دوڑ میں برابری ۔

Dead-heat (v) دوڑ میں برابر آنا ۔

Dead horse : (n) (۱) کام کی پیشگی اجرت ۔ (۲) فرسودہ موضوع یا مسئلہ ۔

Dead hours : (n) سنسان گھڑیاں ؛ سناٹے کی گھڑیاں ۔

Dead house : (n) مردہ خانہ ؛ نعش خانہ ۔

Dead key : (n) ٹائپ رائٹر کی کنجی جس کو دبانے سے پھسلنے والا حصہ متحرک نہ ہو ۔

Dead language : (n) مردہ زبان ۔

Dead-latch : (n) وہ پھرکی داربیلن جو باہر سے کھل نہ سکے ۔

Dead-latitude : (n) قطب نما وغیرہ سے دریافت کیا ہوا عرض البلد ۔

Dead-letter : (n) (۱) لاوارث خط ۔ (۲) منسوخ قانون ؛ غیر نافذ قانون ۔ (۳) لفظی معنی ۔ (٤) متروک تحریر ۔

Dead-letter office : (n) لاوارث خطوط کا دفتر ۔

Dead level : (n) ( تعمیرات ) بالکل ہموار ۔

Dead lift : (n) (۱) گھوڑے کا اپنی طاقت سے زیادہ بھاری بوجھ کو کھینچنے کی کوشش کرنا۔ (۲) ناممکن کام ؛ انتہائی تدبیر ۔ (۳) براہ راست اٹھالینا (بغیر کسی میکانیکی مدد کے)۔

Dead light : (n) (۱) (بحری) جھلملی جو طوفان میں جہازی کمروں کی کھڑکیوں کو محفوظ رکھے ۔ (۲) روشنی کا شعلہ جو کبھی کبھی قبرستان میں نظر آتا ھے اور موت کا شگون سمجھا جاتا ھے ۔ (۳) وہ روشندان جو کھلتا نہیں ھے ۔

Dead-line : (n) (۱) غیر متحرک خط ۔ (۲) ( فوج ) فوجی قیدخانے کے گرد وہ خط جس کے باہر جانے سے قیدیوں کو گولی ماردی جاتی ھے ۔ (۳) مقررہ وقتی مہلت ؛ وقت معینہ ؛ تاریخ معینہ ؛ انتہائی حد ۔ (٤) فوجی گاڑیاں جنھیں مرمت کے لئے علاحدہ کر دیا جائے ۔ (٥) حد طباعت کا نشان ۔

Dead line : (v) موٹر وغیرہ کو مرمت کےلئے علاحدہ کرنا ۔

Dead load : (n) ( تجارت ) قائم وزن ۔

Dead lock /Dead-lock : (n) (۱) رک کے رہ جانا : تعطل ۔ (۲) وہ تالا جو صرف کنجی سے بند ہوتا اور کھلتا ھے ۔ (۳) کسی کھیل یا مقابلہ میں برابر نمبر آنا ۔

Dead loss : (n) سراسر نقصان ؛ کاری نقصان ۔

Dead mail : (n) (۱) دیکھو Dead Letter ۔ (۲) (عامیانہ) خالی بوتلیں (شراب کی) ۔ (۳) (تاش کے ایک کھیل Whist میں) فرضی کھلاڑی ۔ (٤) بادبان تہ کرنے پر بادبانچے کا سرا جو لٹکا رہتا ھے ۔ (٥) زمین دوز لکڑی کا کندہ جو لنگر کا کام دیتا ھے ۔

Dead man's bell : (n) کف الثعلب ۔

Dead man's finger (s, hand, thumb) : (n) ثعلب کی قسمیں ۔

Dead man's handle : (adv.) روک دستہ ( مشین وغیرہ میں ) جو چلانے والے ہاتھ کے ہٹتے ہی مشین کو خود بخود روک دیتا ھے ۔

Dead-march : (n) جنازے کے ساتھ کا باجا ۔

Dead nettle : (n) ( نباتیات ) بے ضرر بچھوا ۔

Dead office : (n) نماز جنازہ ۔

Dead oil : (n) کول تار سے تقطیر شدہ تیل جو پانی سے وزنی ھوتا ھے ۔

Dead on the target : سیدھے نشانے پر ۔

Dead pan : (n) (۱) بے تاثر چہرہ ۔ (۲) بے تاثرانہ طریقہ یا طریقہ اظہار ۔

Dead pan : (n) (۱) بظاہر سنجیدہ ۔ (۲) بے تاثر ۔ (۳) غیر جانبدار ۔

Dead pan : (adv.) بظاہر سنجیدگی سے ؛ بے تاثرانہ طریقہ پر ۔

Dead pan : (v) بے تاثری سے کام کرنا ؛ غیر جانبدارانہ کام کرنا ۔

Dead parking : (n) گاڑی کو بغیر ڈرائیور یا نوکر کے لگا کر چھوڑ دینا ۔

Dead plate : (n ) بھٹی کے منہ کے پاس لوھے کا تختہ جس پر کوئلے کو کوک بناکر آتشدان میں ڈال دیتے ہیں ۔

Dead-point / Deadpoint : (n) وہ نقطہ جہاں فشارے یا گردانے کا زور سب سے کم پڑتا ھے ۔

Dead pull : (n) دیکھو Dead Lift

Dead reckoning : (n) ( بحری ) قطب نما وغیرہ سے جہاز کا مقام دریافت کرنا ۔

Dead register : (n) (تجارت ) ختم شدہ رجسٹر ۔

Dead rising : (n) جہاز کے فرش یا تہ کے وہ حصے جہاں فرشی شہتیر میان چوب کے پاس ختم ہو جاتی ھے ۔

Dead rope : (n) وہ رسہ جو کسی گھرنی یا کندے سے گزرتا نہ ھو ۔

Dead sea : (n) بحیرہ مردار ؛ مردہ سمندر ۔

Dead sea apple /-fruit : دیکھو Apple of Somom

Dead sheave : (n) مستول کا عقبی سوراخ جس میں آویزہ لگا ہوتا ھے ۔

Dead-shore : (n) قائم اژواژ ۔

Dead shot : جس کا نشانہ کبھی خطا نہ ہو ۔

Dead slow : (adv.) بہت آہستہ ۔

Dead smooth : (a) (۱) نہایت صاف ۔ (۲) عمدہ ( ریتی وغیرہ ) ۔

Dead soft : (a) بہت نرم ( فولاد ) ۔

Dead sound : مردہ آواز جس میں گونج نہ ہو ۔

Dead sovereign : (n) ( تاریخ ) متوفی بادشاہ ۔

Dead space : (n) (۱) وہ جگہ جو زد میں نہ ہو ۔ (۲) بدن میں خلا عمل جراحی کے نتیجے میں ۔ (۳) غیر مستقل جگہ ( جہاز ، ٹرک وغیرہ میں ) ۔ (٤) فضائے معطل ۔

Dead spit : (a) ( روز مرہ ) ھُو بَہو ۔

Dead spot : (n) (۱) غیر سرگرم علاقہ ۔ (۲) (ریڈیو ) تاریک مقام ۔

Dead stick : (n) غیر متحرک داسر (ھَوائی جہازکا) ۔

Dead stock : (n) (۱) (تجارت) بیکار سرمایہ ؛ ناقابل فروخت مال ؛ جامد ذخیرہ ۔ (۲) کھیتی باڑی کے اوزار ۔

Dead stroke : (a) بے بازگشت ضرب لگانے والا ۔

Dead time : (n) (۱) (سماجیات) ضائع شدہ وقت ؛ (تجارت) بیکار وقفہ (بہ وجہ عدم استعمال مشین) ۔ (۲) غیر محسوس وقت ۔

Dead time of counter : کاؤنٹر کا غیر موثر وقت ۔

Dead tired : (a) بہت تھکا ھوا ۔

Dead to : (a) بے حس ؛ بے ذوق ( کسی خاص چیز کی طرف سے ) ۔

Dead-to-rights : (a) (۱) ناقابل معافی ؛ ناقابل فرار ؛ ناقابل برایت ۔ (۲) جرم کرتا ھوا ۔

Dead tongue : (n) ایک چھتر دار پودا جس سے زبان مفلوج ھو جاتی ھے ؛ یوروپی شوکران آبی ۔

Dead valley : (n) وادئ موت ۔

Dead wagon : (n) دیکھو Dead cart

Dead wall : (n) دیوار جس میں روزن نہ ھو ۔

Dead watch : (n) (۱) مُردہ یا مرنےوالے کےپاس شب بیداری ۔ (۲) مجرم کی سزائے موت کے پہلے اس کے محافظ ۔ (۳) کسی اہم خبر کے منتظر اخباری نمائندوں کی جماعت ۔

Dead water : (n) (۱) ساکن پانی ۔ (۲) چلتے ھوئے جہاز کے پیچھےیا اطراف کا بھنور ۔ (۳) مد پست ؛ مد اصغر ۔

Dead weight : (n) (۱) کل وزن ۔ (۲) جامد قرضہ ۔ (۳) بوجھ ؛ پورے جہاز کا بوجھ ؛ لدے ھوئے جہاز کا وزن ۔ (٤) بوجھ (گناہ وغیرہ کا) ۔

Dead weight debt : قرض بے اثاثہ ۔

Dead weight tonnage /-capacity : گنجائش لدان ۔

Dead well : (n) چہ بچہ ؛ گندے پانی کو جذب کرنے والا کنواں ۔

Dead wind : (n) (۱) سکون ھَوا ۔ (۲) (موسم) مخالف ھَوا ۔

Dead wire : (n) (برقیات) مردہ تار ؛ ٹھنڈا تار ۔

Dead-wood/Deadwood : (n) (۱) درخت کی سوکھی ھوئی شاخ ۔ (۲) (بحری) لکڑی کا مضبوط کندہ جو جہاز کے پیندے کے اوپر مضبوطی کیلئے باندھتے ہیں ۔ (۳) از کار رفتہ شخص یا چیز ۔ (٤) (تاش کے کھیل جن یا رمی میں ) بے جوڑ پتے ۔ (٥) ( طباعت ) پلیٹ میں وہ جگہ جو دوسرے مواد کےلئے چھوڑ دی جائے ۔ (٦) بلا شبہ تقدم ۔

Dead wood fence : (n) گرے ھوئے درختوں ، کندوں یا شاخوں کے انبار کا احاطہ ۔

Dead wool : (n) (۱) گرا ھوا اون ۔ (۲) مردہ بھیڑ کا اون ۔

Dead word : (n) ( لسانیات ) مُردہ لفظ ۔

Dead-work /Deadwork : (n) (۱) (کان کنی) بےنتیجہ محنت؛ فعل عبث ۔ (۲) کار در دست ۔

Deaden : (v) (۱) مردہ کرنایا ھونا؛ بےطاقت کرنا؛ بے نور کرنا ؛ (جذبہ سرد کرنا) ۔ (۲) بےحس کرنا ؛

(کسی بات کی طرف سے) بے خبر کر دینا ۔ (۳) (درختوں کو) مرجھا دینا ۔ (٤) بے جلا ؛ بےچمک ؛ بےذائقہ وغیرہ بنا نا۔(٥) (آوازکو) مدھم کرنا ۔(٦) ( رفتار کو ) دھیما کرنا ۔ (۷) (دیوارکو) آواز روک بنانا ۔

Deadener : (n) (۱) کم کرنے والا ؛ دھیما کرنے والا ؛ کمزور کرنے والا ۔(۲) سلاخ دارلکڑی کا کندہ جو دوسرے کندوں کو بہنے سے روکتا ھے ۔

Deadhead : (a) خالی (ریل گاڑی) ۔

Deadhead : (v) (۱) خالی لوٹنا یا واپس آنا (خصوصاً ٹرک کا) ۔(۲) خالی ٹرک چلانا یا اس میں جانا ۔

Deadline vehicle : (تجارت) متروک گاڑی برائے مرمت ۔

Deadliness : (n) مہلک پن ۔

Deadlock : (v) روک دینا ؛ رک جانا ۔

Deadly : (n) OE."deadlic".] (۱) مردے کی طرح ؛ میت کی طرح ۔(۲) حد سے زیادہ ؛ نہایت ۔

Deadly : (a) (۱) مہلک ؛ قاتل ۔ (۲) زہریلا ؛ سم آلود ۔ (۳) لعنت انگیز ؛ لعنتی ؛ مستوجب عذاب ؛ (گناہ) کبیرہ ۔(٤) بے رحم ؛ سنگدل ؛ تہس نہس کردینے والا ؛ سفاک ۔ (٥) موت کا سا ۔ (٦) سخت ؛ شدید؛ تیز ؛ تند ؛ انتہائی ۔

Deadly nightshade : (n) مہلک عنب الثعلب ۔

Deadly parallel : (n) جزوی مقابلہ یا موازنہ ۔

Deadly sin : (n) گناہ کبیرہ ۔

Deadmelt : (v) (فولاد سازی) کھولاتے رہنا جب تک کہ بلبلے اٹھنے بند نہ ہو جائیں ۔

Deadness : (n) مردہ ھوا ؛ مردنی ؛ موت ؛ مرگی ۔

Deadness of trade : (تجارت) کساد بازاری ۔

Deady : (n) [Distiller's name.] جن ( شراب ) ۔

Deaequitate : (adv & a) (قانون) عدل کے اصول کے مطابق ۔

Deaf : (a) [OE."deaf".] (۱) بہرہ ؛ اونچا سننے والا ؛ اصم ؛ کم سننے والا ۔ (۲) موزونیت وغیرہ کی طرف سے بے حس یا غیر متاثر ۔(۳) پنبہ بگوش ؛ بے پروا ؛ توجہ نہ کرنے والا ؛ نہ ماننے والا ؛ ناشنو ۔(٤) خالی ؛ بے حاصل ؛ تہی ؛ بے خبر ۔

Deaf : (v) بہرہ بنانا آواز کو ؛ (بلند آوازسے) دبا دینا ۔

Deaf adder : (n) (۱) کیچوا ؛ دوموئی ؛ کور دودہ ۔ (۲) بے ضرر سانپ ۔(۳) ایک زہریلا سانپ جسے Copperhead کہتے ہیں ۔

Deaf aid : (n) معاون اصم ۔

Deaf and dumb : (a) گونگا بہرہ آدمی ؛ گنگ وکر ۔

Deaf-and-dumb alphabet : (n) بہروں گونگوں کے سمجھنے کے اشارات ۔

Deaf dumbness : (n) گونگاپن جو بہرے پن کا نتیجہ ھو ۔

Deaf ear : (n) (عموماً جمع میں ) اناج ، دانے کا سفید کھوکھلا سر ۔

Deaf-mute : (a) گونگا بہرا ؛ صمٌ بکمٌ۔

Deaf-mute : (n) دیکھو Deaf and dumb

Deaf-mutism : (n) بہراپن ؛ گونگا پن ۔

Deaf-nettle : (n) دیکھو Dead nettle

Deaf-nut : (n) (۱) جوز بے مغز ۔(۲) بے قیمت ۔

Deafen : (v) (۱) شورو غوغا سے بہرا کر دینا ؛ کان پھوڑنا ۔(۲) ( آواز کو ) سننے نہ دینا ۔ (۳) (فرش کو) بے آواز کر دینا یا بنا دینا ۔

Deafening : (n) (۱) فرش ، دیوار وغیرہ کو بےآواز کردینا یا بنا دینا ۔ (۲) فرش وغیرہ کو بےآواز کرنے یا بنانے میں استعمال ھونے والا گارا یا مٹی ۔

Deafeningly : (adv.) شورو غوغا کے ساتھ۔

Deafish : (a) کسی قدر بہرا ۔

Deafly : (a) (۱) بہرا پن سے ۔(۲) غیر واضح طورپر ۔

Deafness : (n) بہراپن ؛ کم سننا ؛ گراں گوشی ؛ اونچا سننا ۔

Deal : (n) [OE."deal".] کافی مقدار ؛ معقول مقدار ؛ معقول تعداد ؛ بڑی حد تک ؛ حصہ ۔

A deal : کافی مقدار ؛ بڑی حدتک ؛ کافی ؛ بہ کثرت ؛ بہت ۔

A great deal / Good-/ Vast- : کافی مقدار میں ؛ بڑی حد تک ۔

Deal : (n) (۱) معاملہ ؛ کارو بار ؛ بیوپار ۔(۲) (تاش) پتے بانٹنا ۔(۳) (تجارت و سیاسیات) خفیہ معاہدہ ۔

Deal : (n) (۱) چیڑ کا تختہ ۔ (۲) صنوبر یا چیڑ کے تختے کا جز یا ٹکڑا ۔(۳) صنوبر یا چیڑ ؛ صنوبر یا چیڑ کی لکڑی ۔

Red deal : اسکاتستانی صنوبر کا تختہ ؛ کاج کا تختہ یا لکڑی ۔

White deal : ناروے کے صنوبر کا تختہ ۔

Yellow deal : زرد کاج کا تختہ یا لکڑی ۔

Deal : (v) (۱) تقسیم کرنا ؛ بانٹنا ؛ پتے بانٹنا ؛ ( تاش کے پتے ) کھیلنے والوں کو دینا ۔ (۲) میل جول رکھنا ۔ (۳) کاروبار کرنا ۔ (٤) مشغول رہنا ؛ بھڑ جانا ؛ بحث کرنا ؛ تدبیر کرنا ۔ (٥) پیش آنا ؛ سلوک کرنا (اچھا یا برا) ۔(٦) استحقاق کے مطابق دینا ؛ حصہ دینا ۔ (٧) عطا کرنا ؛ دینا ۔

To deal in : مشغول ہونا ؛ کام میں لانا ؛ مشغول رہنا ۔

To deal on/-upon : کسی کام میں لگ جانا ۔

To deal with : (۱) ہاتھ لگانا ۔(۲) نبٹانا ۔

Deal board : (n) صنوبر کا تختہ ۔

Deal tree : (n) صنوبر کا درخت ۔

Dealable : (a) قابل معاملہ ۔

Dealbate : (a) [L."dealbatus".] ( نباتیات ) سفید شدہ ۔

Dealend : (n) چھ فٹ سے کم لمبا صنوبر کا چوبی تختہ ۔

Dealer : (n) (۱) تقسیم کرنے والا ؛ حصہ دینے والا ؛ سلوک کرنے والا ۔(۲) تاش بانٹنے والا ۔(۳) کاروباری ؛ سوداگر ؛ بیوپاری ؛ فروشندہ ۔ (٤) دلال ۔ (٥) فروش (بحالت ترکیبی) ۔

Corn dealer : غلہ فروش ۔

Horse dealer : اسپ فروش ۔

Money dealer : مہاجن ۔

Dealer-acceptance : (n) مانگ دیکھ کر خریداری (خوردہ فروشوں کی) ۔

Dealer help : (n) اشتہار ۔

Dealership : (n) (۱) بیوپار ۔ (۲) منظورشدہ ایجنسی ۔

Dealfish : (n) گہرے سمندر میں پائی جانے والی لمبی پتلی مچھلیاں ۔

Dealing : (n) برتاؤ ؛ سلوک ؛ کارو بار ؛ تجارت ؛ لین دین ؛ بیوپار ؛ تقسیم ؛ معاملت ؛ داد و ستد ۔

Deambulation : (n) [L."deambulationem".] چلنا ؛ ٹہلنا ۔

Deambulatory : (a) [L."deambulatorius".] متحرک ۔

Deambulatory : (n) ٹہلنے یا ورزش کرنے کی جگہ ؛ گردش گاہ ۔

Deamination / Deaminization : (n) (کیمیا) ازالہ امونیا ۔

Dean : (n) [OF."deien".] (۱) بڑے گرجے کا افسر اعلیٰ ۔ (۲) پادری، جس کو ایک حصے پر اختیارات سماعت حاصل ہو ۔ (۳) کالج کا مقیم رفیق جس کے سپرد طلبا کی نگرانی کی خدمت ہو ؛ نگران طلبا ۔ (٤) صدر شعبہ (یونیورسٹی کے) ؛ ڈین ۔ (٥) (امریکا) رجسٹرار ۔(٦) کسی مجلس کا صدر ۔

Dean / Dene : (n) [Origin unkn.] گھاٹی ؛ وادی ۔

Dean : (n) [Origin unkn.] (کیمیا) ہموار سطح کا آخری حصہ ۔

Dean : (v) ڈین ( Dean ) کا کام کرنا ۔

Dean-nettle : (n) دیکھو Dead nettle

Dean of Faculty : اسکاچستان میں مجلس وکلا کا صدر ۔

Dean of guild : اسکاچستان کے شاہی شہر کی انجمن تجار کا صدر ۔

Dean of peculiars : ایسے کلیسائی حلقے کا منتظم جو کسی اسقف کے ماتحت نہ ہو ۔

Dean of the Arches : (n) کلیسائی عدالت مرافعہ کا غیر پادری جج ۔

Dean of the province of Canterbury : (n) لندن کا اسقف ۔

Dean of the Sacred College : (n) سب سے بوڑھا کارڈینل جو پوپ کی غیر حاضری میں مجلس اساقفہ کی صدارت کرتا ھے ۔

Dean schedule : (n) [After Albert F. Dean, Americn actuary. ] آتشزدگی کے اضافی خطرے اور خطرے کےبیمہ کی شرح کا اندازہ لگانے کا ایک طریقہ ۔

Deanery : (n) (۱) ڈین کا مکان ؛ دفتر یا عہدہ ۔ (۲) وہ علاقے جو ڈین کے ماتحت ھوں ۔

Deaness : (n) ڈین کی خدمتگار راہبہ ۔

Deanship : (n) (۱) ڈین کا منصب اور درجہ ۔ (۲) ظرافتاً بطور لقب استعمال ھوتا ھے ۔

Dear : (a) [OE."deore".] (۱) پیارا ؛ عزیز ؛ محبوب ؛ دلارا ۔ (۲) قیمتی ؛ بیش قیمت ؛ بیش بہا ۔ (۳) چہیتا ؛ مرغوب ۔ (٤) گراں ؛ مہنگا ۔

To ride for dear life : سرپٹ گھوڑا دوڑانا ۔

Dear : (n) محبوب ؛ عزیز ۔

Dear : (interj ) بطور فجائیہ ؛ تعجب ؛ تردد ؛ افسوس ؛ ہمدردی ظاہر کرنے کے لئے استعمال ھو تا جیسے Dear, Oh dear dear, Dear me ۔

Dear : (a) [Origin unknown.] سخت ؛ بوجھل ؛ بھاری ؛ سنگین ۔

Dear : (adv.) [OE."diore","deore".] (۱) گراں بہا طورپر ۔ (۲)دیکھو Dearly ۔

Dear : (v) عزیز کہہ کر پکارنا ۔

Dear-bought : (a) گراں خرید ۔

Dear money (tightmoney) : (تجارت) مہنگا زر ؛ کمیاب زر ۔

Dear year : (n) سال گرانی ۔

Dearborn : (n) [f. the inventor's name.] (امریکا) ایک ہلکی چار پہیوں کی گاڑی ۔

Dearly : (adv.) پیار سے ؛ محبت سے ؛ محبوبانہ ؛ مشتاقانہ ۔(۲) شدت سے ؛ تہ دل سے ۔

Dearn(e) : دیکھو Dern

Dearness : (n) (۱) الفت ؛ خلوص ۔(۲) گرانی ؛ مہنگائی ؛ کمیابی ۔

Dearness allowance : (n) ( تجارت ) مہنگائی بھتہ ؛ ( تاریخ ) گرانی الاؤنس ۔

Dearth : (n) [ ME."derpe".] (۱) گرانی ؛ کال ؛ قحط ؛ خشک سالی ۔ (۲) تھوڑا ؛ کمیابی ؛ قلت ؛ کمی ۔

Deary / -rie : (n) [ dim.of"dear".] (۱) Dear کی تصغیر ۔ (۲) ننھا ؛ بہت چھوٹا ۔

Deas : (n) [ ME."deis".] بنچ ؛ ٹیبل ؛ میز ۔

Deash : (v) راکھ صاف کرنا ۔

Deasil / Deiseal : (adv.) [ Gael.] داہنی طرف ؛ داہنی جانب ۔

Deasil / Deiseal : (n) دائیں سے بائیں حرکت ۔

Deaspirate : (n) ( لسانیات ) اہکاریت ۔

Death : (n) (۱) موت ؛ مرگ ؛ اجل ؛ انتقال ؛ وفات؛ رحلت ۔ (۲) زندگی کا خاتمہ ۔(۳) قتل ؛ مارا جانا ؛ خونریزی ۔(٤) عدم ؛ نیستی ؛ مٹنا ؛ مٹا ھوا ۔ (۵) روحانی موت ۔(٦) موت کا سبب ۔(۷) (شعر) مہلک ہتھیار ؛ زہر ۔(۸) بطور بجائیہ ۔ (۹) دھوکا ؛ فریب ۔(۱۰) وبا ۔(۱۱) شہری مراعات سے محرومی ۔

At death's door : قریب مرگ ؛ لب گور ۔

Black death : وبائے طاعون جو چودھویں صدی میں یورپ میں پھیلی ۔

Civil death : جلا وطن ؛ قانون کی حمایت سے محرومی ۔

Everlasting death : فی النار و السقر ۔

Sudden death : ناگہانی موت ۔

To be (or make it) death : سزائے موت کا معاملہ ھونا یا بنانا ۔

To be death on : (۱) ( عامیانہ ) مُشاق ہونا ( شکار مارنے یا کسی کام کے انجام دینے میں ) ۔ (۲) مشتاق ہونا ۔ (۳) متنفر ہونا ۔

To be in at the death : (۱) لومڑی کو مارا جاتا دیکھنا ۔ (۲) کسی کام یا منصوبے کا فاتحہ پڑھنا ۔

To be the death of : باعث ہلاکت ہونا ۔

To catch one's death : مہلک مرض میں مبتلا ہونا ۔

To death : انتہا تک ؛ انتہائی طور پر ۔

To do to death : مارنا ۔

To put to death : قتل کرنا ۔

Death-adder : (n) زہریلے سانپوں کی ایک جنس کا نام ۔

Death agony : (n) جاں کنی ؛ نزاع ۔

Death alder : (n) شمشان افعی ۔

Death angel : (n) ملک الموت ؛ عزرائیل ۔

Death anniversary : (n) برسی ۔

Death bed : (n) بستر مرگ ۔

Death-bed repentence : (n) (۱) وقت نکل جانے پر تائب ہونا ۔ (۲) دم نزع روش کی تبدیلی (جو بعد از وقت ہے) ۔

Death-bell : (n) جرس موت ۔

Death-benefit : (n) مفاد از موت ۔

Death-bill : (n) مُردوں کی فہرست جن کے لئے دعائے مغفرت مانگی جاتی تھی ۔

Death-bird : (n) مُردہ خور پرند ۔

Death-blow : (n) کاری ضرب ۔

Death-board : (n) تختہ جس پر لاش کو رکھ کر سمندر میں ڈال دیتے ہیں ۔

Death cama : (n) ایک زہریلا پودا جو مویشیوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Death-candle : (n) وہ شمع یا روشنی جو کبھی قبرستان میں نظر آتی ہے اور موت کا شگون سمجھی جاتی ہے ۔

Death case : (n) ( قانون ) مقدمہ سزائے موت ۔

Death cell : (n) موت گھر ۔

Death certificate : (n) صداقت نامہ موت ۔

Death-chamber : (n) سزائے موت کا کمرہ ۔

Death cloth : مُردے کا منہ چھپانے کا کپڑا ۔

Death-come-quickly : (n) ایک لیس دار چھوٹا پودا جس کے ارغوانی پھول ہوتے ہیں ۔

Death cord : (n) پھانسی کا رسّہ ۔

Death cup : (n) ایک زہریلی سانپ کی چھتری ۔

Death customs : (n) ( سماجیات ) موت کے رواج ۔

Death damp : (n) ( طب ) سیت ؛ عرق موت ۔

Death dance : (n) رقص موت ۔

Death-day : (n) یوم وفات ؛ روز مرگ ؛ برسی ۔

Death-doing : (a) قاتلانہ ۔

Death duty : (n) ( تاریخ ) توریثی محصول ؛ محصول توریث ؛ محصول موت ؛ (تجارت) موت ٹیکس جو وارث کو مورث کی موت کے بعد ادا کرنا پڑتا ہے ۔

Death-fend : (n) جان لیوا جھگڑا ۔

Death-fire : (n) (۱) دیکھو Death - candle ۔ (۲) کسی شخص کو جلانے کی آگ ۔

Death-flame : (n) دیکھو Death candle

Death herb : (n) بلا ڈونا ؛ بلادن ۔

Death house : (n) دیکھو Death cell

Death-in : (n) یورپ کا شکران آبی ۔

Death knell : (n) (۱) جرس موت ۔ (۲) موت کی پیش گوئی ۔

Death march : (n) جنگی قیدیوں کی طرح کوچ جس میں مجبور اور ناتواں کو مرنے کے لئے چھوڑ دیا جاتا ھے ۔

Death-mask : (n) مُردے کے چہرے کا چربہ ( پلاسٹر وغیرہ سے بنا ھوا ) ۔

Death moth : (n) دیکھو Death's head moth

Death penalty : (n) سزائے موت ۔

Death penny : (n) (۱) پینی ( Penny ) جو مردے کے ساتھ بطور کرایہ سفر آخرت رکھ دی جائے ۔ (۲) دیکھو Death weight ۔

Death pile : (n) چتا ۔

Death point : (n) نقطۂ موت ۔

Death rate : (n) شرح اموات ۔

Crude death rate : (تجارت) خام شرح اموات ؛ غیر تصدیق شدہ شرح اموات ۔

High death rate : (تجارت) اونچی شرح اموات ۔

Low death rate : (تجارت) نیچی شرح اموات ۔

Refined death rate : (تجارت) خالص شرح اموات ۔

Death-rattle : (n) خرخرہ موت ۔

Death ray : (n) شعاع موت ۔

Death register : (n) رجسٹر اموات ۔

Death report : (n) روداد موت ۔

Death roll : (n) مقتولین کی فہرست ۔

Death ruckle / ruttle : (n) موت کے وقت گلے سے نکلنے والی خر خر کی آواز ۔

Death rope : (n) دیکھو Death cord

Death row : (n) موت کی کوٹھریوں کی قطار ۔

Death's-head : (n) (۱) کھوپڑی ؛ موت کی یاد دلانے کا نشان ۔ (۲) جنوبی امریکا کا ایک قسم کا بندر ۔

Death's head moth : ایک قسم کا کیڑا جس کی پشت پر کھوپڑی کا نشان بنا ھوتا ھے ۔

Death-sick : (a) قریب مرگ ۔

Death-sign : (n) علامت موت ۔

Death-struck /-stricken : (a) مہلک زخم یا مرض والا ۔

Death tax : (n) موت ٹیکس ۔

Death test : (n) تشخیص موت ۔

Death throe : (n) نزاع ؛ سکرات موت ۔

Death tick : (n) دیکھو Dead watch

Death trance : (n) سکتہ موت ۔

Death trap : (n) مضر یا خطرناک جگہ ۔

Death warrant : (n) (۱) حکم موت ۔ (۲) یاس ؛ کسی امید کا خاتمہ ۔

Death watch /Dead-watch : (n) کیڑوں کی بعض قسمیں جن کی آواز موت کا شگون سمجھی جاتی ھے ۔

Death watch : (n) دیکھو Death tick

Death weed : (n) دیکھو Poverty-weed

Death weight : (n) چھوٹی ہلکی چیز جو مُردے کی آنکھوں پر رکھ دیتے ہیں تا کہ آنکھیں بند رہیں ۔

Death wish : (n) ( شعوری یا غیر شعوری ) خواہش موت ؛ تمنائے موت ۔

Death-worm : (n) مُردے کا جسم کھانے والا کیڑا ۔

Death wound : (n) مہلک زخم ۔

Deathful : (a) (۱) مہلک ۔ (۲) مثل موت ؛ مُردے کا سا ؛ موت کی طرح ۔

Deathfully : (adv.) مہلک طور پر ؛ موت کی طرح سے ۔

Deathfulness : (n) ہلاکت ۔

Deathless : (a) غیرفانی ؛ لازوال ؛ امر ؛ لا یموت ؛ لاموت ۔

Deathlessly : (adv.) لازوال طور پر ۔

Deathlessness : (n) لازوال ھونا ؛ بے زوالی ؛ ابدیت ۔

Deathlike : (a) مردہ کا سا ؛ موت کا سا ۔

Deathliness : (n) مہلک ھونا ۔

Deathly : (a) مہلک ؛ مردے کا سا ؛ موت سے متعلق ؛ موت کا ۔

Deathly : (adv.) مُردہ وار ۔

Deaths-man : (n) جلاد ۔

Deathward/Deathwards : (adv.) موت کی طرف ۔

Deathy : (a & adv.) دیکھو Deathly

Deauration : (n) [ L."deauratus".] مطلاّ کرنا ۔

Deave : (v) [ OE."deafian".] (۱) شورو غوغا سے بہرہ بنانا ۔ (۲) پریشان کرنا ۔

Deavely : (a) تنہا ۔

Deb /Debby : (n) [ Origin.U.S.] دیکھو Debutante

Debacle : (n) [ F.] (۱) یخ شکستگی ؛ دریا میں برف کا ٹوٹ جانا ۔ (۲) (طبقات الارض) سیلاب جو سنگریزے یا پتھر بہا لے جائے ۔ (۳) بیٹھ جانا ؛ خاتمہ ؛ زوال ۔ (٤) بھگدڑ ؛ بھاگڑ ۔

Debag : (v) سزا یا مذاق کے طور پر پتلون اتار دینا ۔

Debar : (v) [ F."debarrer".] (۱) ممنوع کرنا ؛ خارج کرنا ؛ محروم کرنا ۔ (۲) روکنا ؛ باز رکھنا ۔

To debar the tables : میزوں کو گھیر دینا ۔

Debarbarize : (v) بربریت سے روکنا ؛ مہذب بنانا ۔

Debark : (v) [ F."debarquer".] جہاز سے اتارنا یا اترنا ۔

Debark : (v) چھال اتارنا ۔

Debark : (v) کتے کی اوتارصوت کو نکال دینا (تا کہ وہ بھونک نہ سکے) ۔

Debarkation / Debarcation : (n) جہاز سے اتارنا یا اترنا ۔

Debarment : (n) ممانعت ؛ محرومی ؛ اخراج ؛ روک ۔

Debarrass : (v) [ F."debarrasser".] پریشانی اور الجھن دور کرنا ؛ چھٹکارا دینا ؛ نجات دینا ۔

Debase : (v) [DE+BASE.] گھٹانا ؛ بےقدر کرنا؛ ذلیل کرنا ؛ حقیر کرنا ؛ پست کرنا ۔ (۲) (سکے میں) آمیزش کرنا ؛ ملونی کرنا ؛ (خراب جز) ملانا ؛ ملاوٹ کرنا ؛ کھوٹا کرنا ۔

Debased : (a) (نقابت) الٹا ۔

Debasement : (n) بے قدری ؛ تذلیل ؛ سبکی ؛ آمیزش ؛ ملاوٹ ؛ تلبیس ؛ کھوٹ ۔ (تجارت) کم معیاری ۔

Debaser : (n) بے قدر کرنے والا ؛ ذلیل کرنے والا ؛ آمیزش کرنے والا ۔

Debasingly : (adv.) از روئے حقارت ؛ از روئے تذلیل ۔

Debat : (n) [ OF."debat".] کسی ادبی تمثیل میں دو کرداروں کی لمبی بحث ۔

Debate : (n) [ OF."debat".] (۱) حجت ؛ مباحثہ یا بحث ؛ مناظرہ ؛ عام مباحثہ ؛ تکرار ؛ نزاع ۔ (۲) مباحثہ (پارلیامنٹ) ۔

Parliamentary debate : (تاریخ) پارلیمانی بحث ۔

Debate : (v) [ OF."debatre".] (۱) لڑنا ؛ نزاع کرنا ۔ (۲) جھگڑا کرنا ؛ حجت کرنا ۔ (۳) مباحثہ کرنا ؛ استدلال کرنا ؛ بحث کرنا ۔ (٤) سوچنا ؛ خیال کرنا؛ غور کرنا ؛ فکر کرنا ۔

Debatable/Debateable : (a) [ OF."debat(t)re".] (۱) قابل مباحثہ ؛ محتاج بحث ؛ مباحثہ پذیر ۔ (۲) مشکوک ؛ قابل تشکیک ۔

The Debatable Land : متنازعہ فیہ سرحد (انگلستان اوراسکاتستان کے درمیان) ۔

Debatable question : (n) بحث طلب سوال ؛ بحث طلب مسئلہ ۔

Debater : (n) مباحث ؛ مناظر ۔

Debauch : (v) [F."debaucher".] (۱) خراب کرنا؛ بگاڑنا؛ آوارہ کرنا ۔ (۲) بے اعتدال کرنا؛ بد پرہیز کرنا؛ عیاش بنانا؛ عیاشی پر لگانا ۔ (۳) بہکانا؛

اغوا کرنا ؛ ورغلانا ؛ پھسلانا (کسی عورت کو) ؛ بے حرمت کرنا ۔ (٤) ذوق بگاڑنا ۔ (٥) بے وفائی کرنا ۔

Debauch : (n) شراب خواری ؛ عیاشی ۔

Debauched : (a) عیاش ؛ بہکایا ہوا ؛ ورغلایا ہوا ۔

Debauchedly : (adv.) عیاشی سے ۔

Debauchedness : (n) عیاشی ۔

Debauchee : (n) [ F."debauche".] عیاش ؛ فاجر ؛ فاسق ؛ بدکار ۔

Debaucher : (n) بے حرمت کرنے والا ۔

Debauchery : (n) عیاشی ؛ شہوت رانی ۔

Debeneesse : (adv.) مشروط طور پر ۔

Debenture: (n)[L."debentur".] (١) چنگی کی رسید واپسی زر۔ (٢) کسی کمپنی یا کاروبار میں لگائے ہوئے روپئے کی دستاویز ۔ (٣) (تجارت) تمسک ؛ قرض نامہ ؛ سہم ؛ سہم قرض ؛ ادھاری سند ۔

Bearer debenture : دستی تمسک؛ حامل قرض نامہ ؛ حامل ڈیبنچر ۔

Irredeemable debenture : (تجارت) نا قابل ادائی قرض نامہ ؛ نا قابل واپسی تمسک یا دستاویز؛ ناقابل انفکاک تمسک (قرض نامہ) ۔

Mortagage debenture : (تجارت) رہنی دستاویز ؛ رہن قرض نامہ ؛ سند رہن ۔

Naked debenture : سادہ قرض نامہ؛ سادہ ڈیبنچر ۔

Perpetual debenture : (تجارت) دوامی دستاویز ؛ دوامی قرض نامہ ؛ دوامی ڈیبنچر ۔

Prior pien debenture : (تجارت) اولین استحقاق قرض نامہ ۔

Redeemable debenture : (تجارت) قابل واپسی دستاویز ؛ قابل ادائی قرض نامہ ؛ قابل انفکاک دستاویز/قرض نامہ ۔

Registered debenture : (تجارت) ۔جسٹرڈ قرض نامہ ۔

Re-issue of debenture : مکرّر اجرائے قرض نامہ ۔

Debenture bond : مطالبہ دستاویز ؛ قرض نامہ بانڈ ۔

Debenture call book : تمسک مانگ بہی ؛ قرض نامہ ؛ طلب بہی ؛ سہم قرضہ طلب بہی ۔

Debenture redemption fund : قرض نامہ ادائیگی فنڈ ؛ سہم قرضہ ادائی فنڈ ۔

Debenture transfer register : قرض نامہ تبادلہ رجسٹر ۔ ڈیبنچر منتقلی رجسٹر ۔

Debenture stock : (n) ڈیبنچر اسٹاک ؛ قرض نامہ اسٹاک ؛ سہام قرضہ ؛ ایسے ڈیبنچر جن کے ذریعہ روپئے کا صرف سود ملے اور زر اصل واپس نہ ہو ۔

Debentured : (a) ادھاری سند والا ۔

Debile : (a) [ L."debilis".] کمزور ۔

Debilitant : (a) [ F."debilitant".] کمزور کرنے والا ۔

Debilitant : (n) غذائے مضعف ۔

Debilitate : (v) [ L."debilites".] کمزور کرنا ؛ ناتواں کرنا ؛ ضعیف کرنا ؛ نقیہ کرنا ؛ مضمحل کرنا ۔

Debilitation : (n) ناتوانی ؛ کمزوری ۔

Debilitative : (a) مائل بہ ناتوانی ؛ مائل بہ کمزوری ۔

Debility : (n) [ F."debilite"L."debilitas".] ضعف ؛ ناتوانی ؛ سستی ؛ اضمحلال ؛ کمزوری ؛ نقاہت ۔

Nervous debility : (طب) ضعف اعصاب ۔

Debit : (n) [ L."debitum".] منہائی ؛ دین داری ؛ ڈیبٹ ۔

Debit : (v) منہائی کرنا ؛ بہی کے بائیں جانب اندراج کرنا ۔

Debit and credit : لین دین ؛ جمع و خرچ ۔

Debit balance : (n) بقایا خرچ ۔

Debit note : (n) واپس کئے ہوئے مال اور مرسل کے کھاتے سے منہا کرنے کی یاد داشت ۔

Debita laicorum : (n) غیر پادری کا قرض ۔

Debitable : (a) قابل ادا ؛ قابل منہائی ۔

Debiteuse : (n) [F."debiteuse".] بھٹی میں پگھلےہوئے شیشے پر تیرتا ہوا مٹی کا مستطیل تودہ ۔

Debitter/Debitterise : (v) تلخی دور کرنا ۔

Debitum fundi : (n) زمین کے استحقاق پر لیا ہوا قرض ۔

Debituminize : (v) قرض کا ازالہ کرنا ۔

Deblai : (n) [F."deblaer".] (قلعہ) گڑھا ۔

Deblock : (v) زری ممانعت کو دور کرنا یا نرم کرنا ۔

Debonair / -bonnaire : (a) [OF."debonaire".] سلیم الطبع ؛ حلیم ؛ شائستہ ؛ برد بار ؛ بے فکر ؛ خوش مزاج ۔

Debonairly : (adv.) شائستگی سے ؛ خوش مزاجی سے ؛ بے فکری سے ۔

Debonairness : (n) شائستگی ؛ برد باری ؛ بے فکری ؛ خوش مزاجی ۔

Debone : (v) گوشت سے ہڈی الگ کرنا ۔

Debonis asportatis : (n) [L.] مداخلت بیجا ؛ ہرجانہ کی وصولی کے لئے مقدمہ ۔

Debonis non : (a) [L.] کسی مردے کی جائداد سے متعلق جس کی ابھی تک وارثوں میں تقسیم نہیں ہوئی ہو ۔

Debonis propriis : [L.] اپنی جیب سے ۔

Debord : (v) پانی کے کنارے سے اوپر چلا آنا ۔

Deboshed : (a) دیکھو Debauched

Deboss : (v) (سطح سے) دبا ہوا نقش بنانا ۔

Debouch : (v) [F."deboucher".] (فوج) تنگ وادی سے کھلے میدان میں آنا ؛ تنگ جگہ یا گھاٹی سے نکلنا (فوج یا دریا کا) ۔

Debouch(e)ment : (n) تنگ جگہ سے پھیل کر نکلنا ؛ اخراج ۔

Debouche : (n) [Fr."deboucher".] کُھلا ہوا میدان جہاں فوج نکل سکے ؛ نکاس ۔

Debouchure : (n) [F.] دہانہ ؛ مخرج (دریا یا گھاٹی) ۔

Debride : (v) ماؤفہ کو نکالنا ۔

Debridement : (n) (جرّاحی) قطع ماؤفہ ۔

Debrief : (v) مفید اطلاعات حاصل کرنے کے لئے پوچھ گچھ کرنا ۔

Debris : (n) [F.] (۱) (ٹوٹ پھوٹ کے بعد) منتشر ٹکڑے ؛ دریا آورد ؛ خردہ ؛ ملبہ ۔ (۲) زائد ؛ بیکار ۔

Debris avalanche : (n) برف شاری ملبے ۔

Debris cone : (n) گلیشیر پر برف کا تودہ جو پتھر کے ٹکڑوں کی وجہ سے پگھلنے سے محفوظ رہے ۔

Debris fall : (n) (جغرافیہ) ملبہ شار ۔

Debris glacier : (n) بڑے اور اونچے گلیشیر کے گرے ہوئے ٹکڑوں سے بنا ہوا گلیشیر ۔

Debris slide : (n) مٹی اور پتھر کے ٹکڑوں کا تودہ جو اونچائی سے گر کر بن گیا ہو ۔

Debruise : (v) [ONF."debruisier".] (نقابت) کسی نشان کو (خصوصاً جانور کے) کسی دوسرے معمولی عام مارکہ سے منقطع کرنا ۔

Debruised : (a) (نقابت) منقطع کیا ہوا (مارکہ) ۔

Debt : (n) [Of."dete","dette".] (۱) قرض ؛ دام ؛ دین ؛ ادھار ۔ (۲) قرض داری ؛ زیر باری ۔ (۳) گناہ ۔

Bad debt : بٹہ (لا وصول قرضے) ؛ بٹے کھاتے ۔

Due debt : واجب قرض ۔

External debt : بیرونی قرض ۔

Fixed debt (Funded debt) : طویل المیعاد قرض ۔

Floating debt : قلیل المیعاد قرض ؛ عارضی قرض ۔

Good debt : کھرا قرض ۔

Inter-governmental debt : بین حکومتی قرض ۔

National debt : قومی قرض ؛ قرض ملی ۔

Parole debt : دست گرداں ۔

Perpetual debt : دائمی قرض ۔

Private debt : نجی قرض ۔

Public debt : سرکاری قرض ۔

Reproductive debt : پیدا آور قرض ۔

Small debt : چھوٹی رقمیں جو کاؤنٹی کورٹ کے ذریعہ وصول کی جا سکیں ۔

Terminable debt : میعادی قرض ۔

Debt bearing no interest : قرض حسنہ ۔

Debt charges : (n) اخراجات قرض ۔

Debt conciliation board : قرض مصالحتی بورڈ ۔

Debt limit : (n) حد قرض ۔

Debt monetization : (n) تبدیلیء قرض بصورت زر ۔

Debt of honour : قرض جو قانوناً قابل وصول نہ ہو (خاص کر وہ رقم جو جوئے میں ہاری جائے) ۔

Debt of nature/Debt to nature : موت ۔

Debt of record : قرض عدالتی فیصلہ کے مطابق لازم ہو ۔

Debt repudiation : (n) تردید قرض ۔

Debt service : (n) بار قرض ۔

Debtes : (n) قرض دینے والا ؛ دائن ؛ لین دار ۔

Debtless : (a) قرض سے خالی ؛ بے قرض ۔

Debtor : (n) [ OF."det(t)or".] (۱) قرض دار ؛ دین دار ؛ مقروض ؛ مدیون ؛ زیر بار ؛ مرہون احساں ۔ (۲) (کارو باری حساب) مد ؛ خرچ کا عنوان ۔

Debtor ledger : (n) (تجارت) نام بہی ۔

Debtor for loan : قرض کا دین دار ۔

Debtor nation : (n) مقروض قوم ۔

Debtor on open account : کھلے کھاتے کا دین دار ۔

Debtorship : (n) مقروض ہونا ۔

Debts : (n) قرضے ؛ قرضہ جات ۔

Book debts : کتابی قرضہ جات ۔

Director's debts : قرضہ جات ڈائرکٹران ۔

Doubtful debts : (n) مشکوک قرضے ۔

Outstanding debts : غیر ادا شدہ قرضے ؛ واجب الادا قرضے ۔

Debug : (v) (۱) کیڑوں کا ازالہ کرنا ۔ (۲) نقائص دور کرنا ۔

Debunk : (v) (۱) بے نقاب کرنا ۔ (۲) کسی کی کمزوریوں یا جھوٹے دعووں کو کھول دینا ؛ کرسی سے ہٹا دینا ۔

Debunker : (n) ناقد ؛ نکتہ چیں ؛ بت شکن ۔

Deburr : (v) کگر یا کھردرا پن دور کرنا ۔

Debus : (v) موٹر سے اترنا یا اتارنا ۔

Debut : (n) [ F."debuter".] سوسائٹی سے متعارف ہونا ؛ تماشہ گاہ میں پہلے پہل ایکٹر بن کے آنا ۔

Debut : (v) شروع کرنا ؛ پہلے پہل پیش کرنا ۔

Debutant : (n) [ Fr.] تماشہ کرنے والا جو پہلے پہل پبلک کے سامنے آئے ۔

Debutante : (n) وہ لڑکی جس کا تعارف سوسائٹی یا دربار سے پہلے پہل کیا جائے ۔

Debutton : (v) نارنگی کا پھول کٹوری یا ڈنٹھل کا سرا ہٹانا (بیماری روکنے کے لئے) ۔

Dec : Decoctum, Decrescendo, December وغیرہ کا مخفف ۔

Deca- : سابقہ بمعنی " دس " ۔

Deca-carbon : (a) آبدار کاربن کے مرکبات جس میں کاربن کے دس سالمے ( $C_{10}$ ) ہوتے ہیں ۔

Deca-cera : (n) [ Gr."deka keras".] دس بازوؤں والا سر پایہ ۔

**Decachord** : (a) [ Gr."dekachordos".] ده تارہ ۔

**Decachord** : (n) [ Gr.] ده تاره آله موسیقی ۔

**Decad** : (n) [ Gr."dekas".] دس ۔

**Decadal** : (a) (۱) عدد دس سے متعلق ۔ (۲) ده سال سے متعلق ۔

**Decadarchy /Deka-** : (n) [Gr."deka darchia".] (تاریخ) ده رکنی حکمراں مجلس ۔

**Decadary** : (a) [L."decadem"] عشرہ سے متعلق ۔

**Decade** : (n) [L."decas-","decad-".] (۱) دہائی ؛ دس کا مجموعه ؛ ده سال ' دس برس ۔ (۲) عشرہ ۔ (۳) کوئی ادبی تصنیف جس کے دس حصے ہوں ۔ (٤) دس اور ایک نسبت ۔

**Decadence** : [ F."decadence".] زوال ؛ تنزل ؛ انحطاط ؛ خصوصاً ادب اورفن کےانحطاط کا زمانه ۔ (اخلاقیات) اخلاقی پستی ۔

**Decadency** : (n) حالت زوال ؛ زوال ؛ تنزل ؛ انحطاط ۔

**Decadent** : (a) زوال پذیر ؛ رو به تنزل ؛ گرتا ہوا فن اور ادب کے عہده زوال سے متعلق ؛ مغلق اور بلند پرواز طرز والا (مصنف یا صناع) ۔

**Decadi** : (n) [ Fr.] عشرہ کا آخری دن ۔

**Decadiaome** (n) چودرجی سطح جس میں دس مخروطی نقطے ہوتے ہیں ۔

**Decadic** : (a) [ Gr."dekadikos".] دس کا ؛ دہائی کا عشری ؛ اعشاریه ۔

**Decagon** : (n) [ Gr."deca+gonia".] معشر ؛ شکل معشر ؛ ده ضلعی شکل ۔

**Regular decagon** : مساوی ده ضلعی ؛ مساوی شکل معشر ۔

**Decagonal** : (a) معشر ؛ شکل معشر کا ۔

**Decagram / Decagramme** : (n) [ F."decagramme".] دس گرام ۔

**Decagynia** : (n) ده بفچپنی پودوں کی ایک جنس ۔

**Decagynous** : (a) [ mod.L."decagynus".] ده بفچپنی ؛ ده مادینیه ۔

**Decahedral** : (a) ده سطحی مجسم سے متعلق ۔

**Decahedron** : (n) [ Gr."dekaedron".] ده سطحی مجسم ۔

**Decalcification** : (n) کیلشیم کا ازاله ؛ کلس ربائی ۔

**Decalcified** : (a) کلس ربوده ۔

**Decalcify** : (v) ہڈی وغیرہ سے چونا خارج کرنا ؛ کلس کا ازاله کرنا ۔

**Decalcifying** : (a) کلس ربا ۔

**Decalcomania** : (n) [ F."decalcomanie".] باز اشغال چھاپ ۔

**Decalescence** : (n) ازاله ہریت ؛ ہریت ربائی ۔

**Decalitre** : (n) دس لیٹر کا پیمانه ۔

**Decalobate** : (a) ده گوشك والا ۔

**Decalogue** : (n) [ L."decalogus"] احکام عشرہ ۔

**Decameron** : (n) [ It."Decamerone".] Bocaccio کی تصنیف کا نام جس میں سو قصے ہیں جو دس دنوں میں کہے گئے تھے ۔

**Decamerous** : (a) ده پاره ۔

**Decametre** : (n) دس میٹر ۔

**Decamp** : (v) [L."decampement".] (۱) ڈیرا اٹھانا ؛ پڑاؤ چھوڑنا ؛ کوچ کرنا ۔ (۲) اچانك چلا جانا ؛ یك بیك چل دینا ؛ چمپت ہو جانا ؛ رفو چکر ہونا ؛ غائب ہونا ؛ چھپ جانا ۔

**Decampment** : (n) [ L."decampement".] کوچ ؛ روانگی ؛ رحیل ۔

**Decan** : (n) [ L."decanus".] (علم النجوم) کسی برج کے دس درجوں کا مالك ، حصه یا درجه ۔

**Decanal** : (a) [ L."decanus".] (۱) ڈین یا ڈین کے عہدے یا علاقے یا مکان کے متعلق ۔ (۲) گرجا کے سماع خانے کے جنوب کا ۔

**Decandria** : [ Gr."deka+andr".] ده زری جماعت ؛ ده زر ریشه داران ۔

**Decandrous** : (a) ده زر ریشی ؛ ده زره ۔

**Decane** : (n) [ Gr."deca"+-ANE.] ایک پیرافین جو کول تار میں پایا جاتا ھے ؛ سیر شدہ آب دار کاربن ۔ ( $C_{10} H_{22}$ ) ۔

**Decangular** : (a) دہ زاویہ ۔

**Decani** : (n) [L."decanus".] (۱) ڈین کا ۔ (۲) گرجا کے سماع خانہ کے جنوبی حصہ سے متعلق ۔

**Decant** : (v) [ med.L."decanthare".] (۱) انڈیلنا ؛ نتھارنا ۔ (۲) (شراب کو) بوتل سے صراحی میں انڈیلنا؛ جام میں ڈھالنا ۔ (۳) اتارنا ؛ منتقل کرنا ۔

**Decantation** : (n) نتھار ؛ انڈیلنا ۔

**Decanted** : (a) (کیمیا) نتھرا ۔

**Decanter** : (n) (۱) نتھارنے والا ؛ انڈیلنے والا ۔ (۲) شیشے کی صراحی ؛ مینا ؛ قرابہ ۔

**Decap** : (v) کارتوس کی ٹوپی نکالنا ۔

**Decapetallous** : (a) دہ پنکھڑیا ۔

**Decaphyllous** : (a) دہ برگہ ۔

**Decapitate** : (v) (۱) گردن مارنا ؛ قتل کرنا ۔ (۲) سر کاٹنا ؛ سرا کاٹ دینا ۔ (۳) ملازمت سے بر طرف کرنا ۔ (٤) غیر موثر بنانا ۔

**Decapitation** : (n) گردن مارنا ؛ سر بریدگی ؛ قطع الراس ؛ گردن زنی ۔

**Decapitator** : (n) سر کاٹنے والا ؛ گردن مارنے والا ؛ قاتل ۔

**Decapod** : (n) [ mod.L."decapoda".] دہ پایہ سمندری جانور ۔

**Decapod** : (a) دہ پا ۔

**Decapoda** : (n) دہ پایاں ۔

**Decapodal** : (a) دہ پایاں سے متعلق ۔

**Decapodan** : (a) دہ پایاں سے متعلق ۔

**Decapodan** : (n) دہ پایا ۔

**Decapodiform** : (a) دہ پا شکل ۔

**Decapodous** : دیکھو Decapodal

**Decapper** : (n) کارتوس کی ٹوپی نکالنے کا ایک آلہ ۔

**Decapsulation** : (n) غلاف بری ؛ کیسہ ربائی ۔

**Decapsulate** : (v) غلاف بری کرنا ؛ کیسہ ربائی کرنا ۔

**Decarbonization** : ازالہ کاربن ؛ کاربن ربائی ؛ کاربن ہٹانا ۔

**Decarbonize** : (v) ازالہ کاربن کرنا ؛ کسی چیز کو کاربن یا کاربونك ایسڈ سے خالی کر دینا ۔

**Decarbonizer** : (n) کاربن ربا ۔

**Decarbonizing** : (n) کاربن ہٹانا ۔

**Decarburization** : (n) دیکھو Decarbonization

**Decarburize** : (v) دیکھو Decarbonize

**Decarch /Dek-** : (n) [Gr."dekarches".] (تاریخ) دس فرماں رواؤں میں سے ایک ۔

**Decarch / Dek-** : (a) [Gr."deka"+"arche".] (نباتیات) ابتدائی دس نقطوں سے نکلا ھوا (جڑ کے ابتدائی چوب ریشہ سے متعلق) ۔

**Decarchy / Dek-** : (n) [Gr."dekarchia".] دیکھو Decadarchy

**Decart** : (v) گاڑی سے اتارنا ۔

**Decasepalous** : (a) دہ پتیا ؛ دہ سبلہ ۔

**Decastere** : (n) [Fr."decasters".] دس مکعب میٹر ۔

**Decastich** : (n) [Gr."deka+stichos".] دس سطروں کی نظم ۔

**Decastyle** : (a) [L."decastylus".] (تعمیرات) عمارت جس کے سامنے دس ستون ھوں ۔

**Decastyle** : (n) دس ستونی برساتی یا غلام گردش ۔

**Decasualization** : (n) عارضی مزدوری کے قاعدے کو منسوخ کرنا ۔

**Decasualize** : (v) عارضی مزدوری کے قاعدے کو منسوخ کرنا ۔

**Decasyllabic** : (a) [Gr."deka"+SYLLABIC.] دہ ہجائی ۔

Decasyllabic : (n) ده ہجائی سطر ۔

Decasyllable : (a) ده ہجائی ۔

Decasyllable : (n) ده ہجائی لفظ یا سطر ۔

Decathlon : (n) [F."decathlon".] دس کھیلوں والا کسرتی مقابلہ ۔

Decatholicize : (v) وسیع مشربی سے محروم کرنا ۔

Decating /Decatizing : (n) [F."decatir".] اونی کپڑوں کو چمک دار بنانے کی ایک ترکیب ۔

Decatyl : (n) دیکھو Decyl

Decaudatation : (n) دم بریدگی ۔

Decaudate : (v) دم بریده کرنا ؛ دم کاٹنا ۔

Decauville : (a) [ f.Paul Decauville.a French industrialist.] چھوٹی لائن (ریلوے) سے متعلق ۔

Decay : (n) (۱) تنزل ؛ زوال ؛ انحطاط ۔ (۲) بوسیدگی فرسودگی ؛ تباہی ؛ بربادی ۔ (۳) صحت کا زوال ؛ صحت کی خرابی ۔ (٤) اجزا کی پریشانی ؛ اجزائے مرکبہ کی علاحدگی ؛ افتراق ۔ (۵) سڑے ہوئے رگ ریشے ۔ (٦) (جغرافیہ) گلنا ؛ (طبیعیات) تکسر ؛ (طب) تعفن ۔ (۷) جوہری تکسر ۔

Phonetic decay : الفاظ (کے تلفظ) کا گھسنا پسنا ۔

To fall to decay : خراب ہونا ۔

Decay : (v) [OF.decair".] (۱) زائل ہونا ؛ رو بہ تنزل ہونا ؛ ناقص ہونا ؛ پست ہونا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ گھٹنا ۔ (۲) بگڑنا ؛ سڑنا ؛ خراب ہونا ؛ سڑانا ۔ (۳) زوال کا باعث ہونا ؛ گھٹانا ؛ تنزل کرنا ۔

Decay constant : (n) مستقل تکسّر ؛ تنزل مستقلہ ۔

Decay factor : (n) تنزل جزو ۔

Decay modulus : (n) معیار زوال ۔

Decay period : (n) وقت تکسر ۔

Decay product : (n) (طبیعیات) زوال پذیر حاصل ۔

Decayable : (a) زوال پذیر ۔

Decayed : (a) (طب) متعفن ؛ بوسیده ۔

Decayedness : (n) زوال پذیری ۔

Decayer : (n) زوال کننده ۔

Decease : (n) [OF."deces".] موت ؛ رحلت ؛ وفات ؛ دنیا سے سدھارنا ۔

Decease : (v) (۱) مرنا ؛ وفات پانا ؛ رحلت فرمانا ۔ (۲) (مجازاً) رک جانا ؛ ختم ہو جانا ۔

Deceased : (a) متوفی ؛ مرحوم ؛ مُرده (شخص) ۔

Decedent : (n) [OF."decedentem".] مرحوم ؛ متوفی ۔

Deceit : (n) [OF."deceite".] (۱) دھوکا ؛ دغا ؛ غلط بیانی ؛ دروغ بافی ۔ (۲) چال ؛ داؤں ؛ مکر ؛ فریب ؛ حیلہ ؛ گھات ۔ (۳) دھوکے بازی ؛ دغا بازی ؛ مکاری ؛ حیلہ گری ۔ (٤) دھوکا دینے والی شکل ؛ تزویر ؛ بگلا بھگت پن ۔

Deceitful : (a) پُر دغا ؛ مکار ؛ حیلہ گر ؛ دغا باز ۔

Deceitfully : (adv.) مکارانہ ؛ فریبانہ ؛ دغا بازی سے ۔

Deceitfulness : (n) دغا بازی ؛ فریب ؛ مکاری ؛ حیلہ گری ۔

Deceivable : (a)[OF.decevable".] فریب پذیر؛ وہ جسے دھوکا دیا جا سکے ۔

Deceive : (v) [OF."deceveir".] (۱) جُل دینا ؛ فریب دینا ؛ دھوکا دینا ؛ مکر کرنا ؛ دغا دینا ؛ گمراہ کرنا ۔ (۲) بہکانا ؛ مکر سے کام لینا ؛ دغا بازی کرنا ؛ چال چلنا ۔

Deceiver : (n) دھوکا باز ؛ ٹھگ ؛ فریبی ؛ دغا باز ؛ مکار ؛ حیلہ گر ؛ چالیہ ۔

Deceivingly : (adv.) مکارانہ ؛ فریب کے ساتھ ؛ مکاری سے ۔

Deceleration : (n) ابطا ؛ رفتار کم کرنا ۔

Decelerate : (v) رفتار کم کرنا ؛ آہستہ کرنا ۔

Decelerator : (n) رفتار کم کرنے والا آلہ ۔

Decelerometer : (n) ابطا پیما ۔

Decem - : [L."decem".] جزو ترکیبی بمعنی "دس" ۔

December : (n) [L."December".] دسمبر ؛ انگریزی سال کا بارھواں مہینہ ۔

Decemberist : (n) دسمبر ۱۹۲۵ء کی روسی انقلابی سازش کا رکن ۔

Decemcostate : (a) دس پسلیوں والا ۔

Decemdentate : (a) دس دانتوں یا نقطوں والا ۔

Decemfit : (a) دہ شاخہ ؛ دہ شگافہ ۔

Decemfoliate / Decemfoliolate : (a) دہ برگہ ؛ دہ ورقہ ۔

Decemfugate : (a) (نباتیات) دہ جفتہ ۔

Decemlocular : (a) (نباتیات) دہ درجی ۔

Decemnoverian : (n) انیسویں صدی کا آدمی ۔

Decempartite : (a) دہ جزہ ؛ دہ منقسمہ ۔

Decempedal : (a) دہ پایہ ۔

Decemvir : (n) [L."decemvir".] (۱) دس حکام کی جماعت کا رکن ۔ (۲) دس حکام کی جماعت (خصوصاً وہ جماعت جو ۴۵۱ اور ۴۵۰ قبل مسیح میں قوانین مرتب کرنے کے لئے مقرر کی گئی تھی) ۔

Decemviral : (a) دس حکام کی مجلس کا ۔

Decemvirate : (n) (۱) دس حکام کی جماعت کا عہدہ یا حکومت ۔ (۲) دس حکام کی جماعت ۔

Decenary/Decennay : (a)[med.L."decen(n)arius".] وصولی عشر سے متعلق ۔

Decenary : (n) عشری محصول ۔

Decency : (n) [L."decentia".] (۱) سلیقہ ؛ شائستگی ؛ معقولیت ۔ (۲) مذاق سلیم یا ذوق صحیح کا تقاضا ، پاس ، لحاظ ۔ (۳) تہذیب ؛ شرم ؛ حیا؛ لاج ؛ نفاست ۔ (٤) عزت ؛ آبرو ۔ (٥) اصول شائستگی ۔ (٦) ادبی شائستگی ۔

Decene : (n) [Gr."deka"+- ENE.] ایک قسم کا ڈیکا کاربن ۔ ( $C_{10}N_{20}$ )

Decennary : (a) [L."decennis".] دہ سالہ ؛ دس سال ؛ دس سال سے متعلق ۔

Decennary : (n) دس سال ؛ دہ سال ۔

Decenniad : (n) دہ سال ۔

Decennial : (a) [L."decennium".] دہ سالہ ؛ ہر دس سال کے بعد آنے والا ۔

Decennial : (a) دہ سالہ برسی ۔

Decennially : (adv.) دس برس میں ؛ دہ سالہ حساب سے ۔

Decennium : (n) [L."decennis".] دہ سال ؛ دہ سالہ مدت ۔

Decent : (a) [F."decent".] (۱) مناسب ؛ واجب ؛ معقول ؛ مہذب ؛ شائستہ ؛ با حیا ۔ (۲) آبرو دار ۔ (۳) خاصا ؛ معقول ۔

Decently : (adv.) سلیقہ سے ؛ شائستگی ؛ نفاست سے ؛ خاصی طرح ؛ معقول طور پر ۔

Decentralization : (n) لا مرکزیت ؛ مرکزیت کو توڑ دینا ۔

Urban decentralization : ( سماجیات ) شہری غیر مرکزیت ۔

Decentralization of capital : (تاریخ) سرمایہ کی لا مرکزیت ۔

Decentralization of powers : (تاریخ) اختیارات کی لا مرکزیت ۔

Decentralization scheme : (n) ( تاریخ ) لا مرکزی منصوبہ ۔

Decentralize : (v) (۱) لا مرکزانا ؛ مرکزیت دور کرنا ۔ (۲) کسی کی مرکزی حیثیت باطل کرنا ؛ لا مرکزی بنانا ۔ (۳) مقامی حکومت بنانا ۔

Decentralized : (a) (سیاسیات) لا مرکزیہ ۔

Decephalization : (n) جانور کے دماغ کے حصوں یا اعضاء کا انحطاط ۔

Decephalize : (v) (جانوروں کے) دماغ کے حصوں یا اعضاء کا انحطاط کرنا یا کمی کرنا ۔

Deception : (n) [L."deceptionem".] (۱) دغا دہی ؛ فریب ؛ دھوکا ؛ فریب کھا جانا ۔ (۲) چال ؛ داؤں ؛ ڈھکوسلہ ؛ پاکھنڈ ؛ حیلہ ۔

Deflection shooting : (n) اڑتے ہوئے ہوائی جہاز کا متلافی نشانہ ۔

Deflectional sensitivity : (n) انصرافی حساسیت ۔

Deflective : (a) انصراف کرنے والا ۔

Deflectometer : (n) (انجینیئری) انصراف پیما ۔

Deflector : (n) موڑنے، پھیرنے والا ؛ منحرف کرنے والا ؛ منصرف ؛ آلہ انصراف ۔

Deflexed : (a) (نباتیات و حیوانیات) پائیں خم ۔

Deflexibility : (n) انحرافیت ۔

Deflexible : (a) [L. "deflexus".] خمیدگی پذیر ۔

Deflexion : (n) دیکھو Deflection

Deflexionization : (n) خم کرنا ؛ منحنی کرنا ۔

Deflexionized : (a) خمیدہ ؛ مڑا ہوا ۔

Deflorate : (a) (۱) (نباتیات) تخم ریختہ ؛ گل ریختہ ۔ (۲) عصمت دری کی ہوئی ؛ ازالہ بکارت شدہ ۔

Deflorate : (v) [L."defloratus".] ازالہ بکارت کرنا ؛ عصمت دری کرنا (دوشیزہ کی) ۔

Defloration : (n) [L. "deflorationem".] (۱) (دوشیزہ کی) عصمت دری ؛ ازالہ بکارت ۔ (۲) کتاب کے بہترین حصوں کا انتخاب ۔

Deflorescence : (n) [L."defloresere".] گل ریزی ۔

Deflower : (v) [OF."deflorer".] (۱) ازالہ بکارت کرنا ؛ عصمت دری کرنا ؛ زنا بالجبر کرنا ۔ (۲) غارت گری کرنا ؛ لوٹنا ؛ تاخت وتاراج کرنا ۔ (۳) پھول توڑلینا ۔

Deflowerer : (n) ازالہ بکارت کرنے والا ؛ عصمت دری کرنے والا ۔

Defluvium : (n) [L.] (۱) (طب) معر ؛ بال جھڑنا ؛ کسی عضو کا جھڑنا ۔ (۲) (نباتیات) چھال کا جھڑنا ۔

Defluxion : (n) [L."defluxionem".] ریزش ؛ ورم ۔

Defoedation : (n) دیکھو Defedation

Defoliate : (v) [med. L."defoliore".] بےبرگ کرنا ۔

Defoliation : (n) بےبرگی ؛ برگ ریزی ؛ پت جھڑ ۔

Defoliator : (n) بےبرگ کرنے والا؛ پتیوں کو کھانے والا کیڑا ۔

Deforce : (v) [AF."deforcer".] (۱) (قانون) زبردستی قابض ہو جانا ؛ تصرف غاصبانہ کرنا ۔ (۲) مالک کو اس کی جائداد سے زبردستی بے قبضہ کرنا ۔ (۳) (اسکاتستانی قانون) فرائض کی ادائی سے معذور کرنا ۔

Deforcement : (n) تصرف غاصبانہ ۔

Deforcer /Deforciant : (n) غاصب ۔

Deforest : (v) (۱) جنگل کو عام زمین قرار دینا ۔ (۲) جنگل کو درختوں سے صاف کرنا : جنگل کے درختوں کو کاٹنا ؛ بن کٹائی کرنا ۔

Deforestation : (n) جنگل کٹائی ؛ بَن کٹائی ۔

Deform (a) [L."deformis".] (۱) بدشکل ؛ بدنما ۔ (۲) مشوہ ۔

Dform : (v)[OF."deformer".] بدہیئت کرنا ؛ بد صورت کرنا ؛ بدنما کرنا؛ شکل بگاڑنا ؛ بد شکل بنانا؛ ناقص کرنا ۔

Deformability : (n) بگاڑ پذیری ۔

Deformable : (a) بگاڑ پذیر ؛ بد ہیئت ہونے کے لائق ۔

Deformation : (n) [L."deformationem".] (۱) بد صورتی ؛ بد نمائی ؛ نقص ۔ (۲) تنزل ؛ خرابی؛ بدتر کرنا یا ہونا ۔ (۳) خرابی ؛ بگڑی ہوئی صورت (لفظ کی) ۔ (٤) (طبیعیات) تبدیل شدہ صورت ؛ بگاڑ ؛ تشویہ ؛ مسخ ۔

Deformation curve : (n) تخریب خمدار ۔

Deformation ellipsoid : تخریب ناقص زاد ۔

Deformation of path : تخریب راہ ۔

Deformative : (a) (طبیعیات) تخریبی ۔

Deformative process : تخریبی عمل ۔

Deformed : (a) (۱) بدقوارہ ؛ لولا؛ لنگڑا ؛ کبڑا۔ (۲) بدشکل؛ بے وضع ۔ (۳) (مجازاً) گمراہ ؛ غلط کار ۔

Deformed bar : (n) فولاد کی ایسی سلاخ جس میں سطحی ابھار ہو ۔

Deformedly : (a) گمراہی سے؛ بے شکلی سے ؛ غلط کاری سے ۔

Deformeter : (n) (انجینیئری) بگاڑ پیما ۔

Deformity : (n) [L."deformitas".] (۱) بدہیئتی ؛ بد صورتی ؛ بدنمائی ؛ بد شکلی ؛ عیب ۔ (۲) اعضاء کی بےقرینہ ساخت ؛ بد قوارگی ؛ تشوّہ ؛ جسمانی عیب ۔ (۳) نقص ۔ (٤) عیب دار شخص یا چیز ۔

Mental deformity : (فلزیات) ذہنی بد ہیئتی ۔

Physical deformity : (فلزیات) جسمانی بد ہیئتی ۔

Defossion : (n) [mod.L."defossionem".] سزائے زندہ درگور ۔

Defraud : (v) [L."defraudare".] حق مارنا؛ ٹھگنا ؛ فریب دینا؛ دھوکا دینا ۔

Defraudation : (n) فریب ؛ دھوکا ؛ حق تلفی ۔

Defrauded party : (n) فریب خوردہ فریق ۔

Defray : (v) [F."defrayer".] (۱) ادا کرنا ؛ حساب چکانا ۔ (۲) ادا کرکے راضی کرنا ۔ (۳) خرچ برداشت کرنا (کسی شخص کا) ۔

Defrayable : (a) قابل ادائی ۔

Defrayal : (n) ادا کرنا ؛ ادائی ۔

Defrayment : (n) دیکھو Defrayal

Defrayer : (n) ادا کرنے والا ؛ خرچ کرنے والا ۔

Defrock : (v) کسی کشیش کو عہدہ سے معزول کرنا ۔

Defrost : (v) (۱) پالا کو پگھلانا ؛ پالے سے نجات دلانا ۔ (۲) (مجازاً) رکے ہوئے منصوبوں کو چالو کرنا ۔

Deft : (a) [ME."defte".] چالاك ؛ ہوشیار ؛ مشاق ؛ تیز دست ؛ سبك دست ؛ منجھا ہوا ؛ ماہر ۔

Deftly : (adv.) چالاکی سے ؛ ہوشیاری سے؛ سبك دستی سے؛ صفائی سے ۔

Deftness : (n) چالاکی ؛ ہوشیاری ؛ سبك دستی ؛ (ہاتھ کی) صفائی ؛ مشاقی ۔

Defunct : (n) [L."defunctus".] مُردہ ؛ متوفی ؛ بے روح ؛ معدوم ؛ معطل ؛ مرحوم ۔

The defunct : مردہ شخص ؛ مردہ آدمی ۔

Defunctionalize : (v) ازالہ فعل کرنا ۔

Defundation : (n) (جراحی) قاعہ براری ۔

Defurfuration : (n) (طب) پپڑی اترنا ؛ پپڑی اتارنا ۔

Defy : (v) [OF."defier".] (۱) مبارزہ طلب کرنا ؛ مقابلہ کی دعوت دینا ؛ مقابلہ میں آنا ۔ (۲) کسی بات کا چیلنج دینا ۔ (۳) کھلم کھلا مقابلہ کرنا ؛ خاطر میں نہ لانا ؛ حقیر سمجھنا ۔

Defyingly : (adv.) مبارزہ طلبی سے ؛ مقابلتاً ۔

Degage : (a) [Fr.] آسان ؛ بے تکلف ۔

Deganglionation : (n) (جراحی) عقدہ برآری ۔

Degas : (v) گیس نکالنا ؛ گیس سے آزاد کرنا ۔

Degasing : (n) گیس ربائی ۔

Degaullism : (n) (فرانسیسی صدر) ڈیگال کا عقیدہ اور اصول ۔

Degullist : (n) ڈیگال کا پیرو ۔

Degauss : (v) مقناطیسیت دور کرنا ۔

Degaussing : (n) مقناطیسیت ربائی ۔

Degeneracy : (n) (۱) ناخلفی ؛ تنزل ؛ انحطاط ؛ خواری ؛ پستی ؛ گراوٹ ؛ فساد ۔ (۲) (سمجھ) پست نسلی ۔ (۳) جنسی غلط کاری ۔

Degenerate: (a) [L."degeneratus".] (۱) فاسد ؛ انحطاطی ؛ ناخلف ؛ خوار ؛ ذلیل ؛ خستہ حال ۔ (۲) جو اپنی نسل کی خوبیاں کھو چکا ہو ۔ (۳) غیر اصلی (گیس) ۔ (٤) (الجبرا) نیچے درجے کے جزو ضربی میں تبدیل ہونے والا ۔

Degenerate : (n) (۱) ناخلف ؛ کپوت ۔ (۲) جنسی کج رو ، غلط کار ۔ (۳) غیر متمدن (شخص) ۔

Degenerate : (v) [L."degenerare".] اخلاق خراب ہو جانا ؛ بگڑ جانا ؛ حالت یا شرافت کھو دینا ؛ رو بہ تنزل

ہونا ؛ خوار ہونا ؛ خستہ حال ہونا ؛ انحطاط پذیر ہونا ؛ فاسد ہونا ؛ (حیاتیات) اپنی نسل کی خوبیاں بتدریج کھو دینا ۔

Degenerate gas : (n) (کیمیا) فاسد گیس ۔

Degenerate pattern : (n) (تاریخ) انحطاط پذیر نمونہ ۔

Degenerated : (a) فاسد شدہ ۔

Degenerated system : (n) فاسد نظام ؛ انحطاط شدہ نظام ۔

Degenerately : (adv.) انحطاط پذیری ؛ فاسدانہ طور پر ۔

Degenerating : (n) انحطاط پذیر ۔

Degeneration : (n) [L."degeneratio".] (۱) تنزل ؛ انحطاط ؛ پستی ؛ ذلت ؛ گراوٹ ؛ گراؤ ۔ (۲) (مرضیات) نسیج کا فاسدانہ لزوب ؛ رخاوت نسیج ؛ نسیج یا بافت کی ساخت میں تبدیلی ۔ (۳) (طبیعیات) زوال ۔

Degeneration disease : (n) پودوں کی بیماری ۔

Degeneration of energy : توانائی کا فساد ۔

Degenerative : (a) انحطاطی ؛ زوال پذیر ۔

Degenerative disease : (n) وہ امراض جن سے بتدریجاً صحت خراب ہوتی جاتی ہے ۔

Degenerative voltage : (n) (طبیعیات) زوالیہ وولٹیج ۔

Degenerescence : (n)[F."degenerescence".] انحطاطی رجحان؛ انحطاط پذیر ہونے کا عمل ۔

Degerm : (v) جراثیم کا ازالہ کرنا ۔

Degerminator : (n) گیہوں سے جراثیم نکالنے یا مارنے کا آلہ ۔

Deglaciation : (n) یخ تودہ کا پگھلنے والا عمل ۔

Deglamourize : (v) حُسن کی نظر فریبی کو دور کرنا ۔

Deglaze : (v) جلا دور کرنا ۔

Deglorify : (v) ہالہ نور کو دور کرنا ۔

Deglutinate: (v)[L."deglutinare".] گلوٹین نکالنا(کشید کرنا) ۔

Deglutination : (n) گلوٹین براری ۔

Deglutition : (n) [L."deglutire".] نگلنا ؛ نگل لینا ؛ ابتلاع ۔

Degorder : (n) [Deg (ree)+order.] (ارضیات) دو عدد جو درجے اور سلسلے کو ظاہر کرتے ہیں ۔

Degradation : (n) [F."degradation".] (۱) تنزل ؛ معزولی ؛ برطرفی ؛ پستی ؛ ذلت ؛ خواری ؛ خفت ؛ انحطاط ؛ تذلیل ۔ (۲) آب بردگی سے خراب ہونا ۔

Degradation : (n) [F."degradationa".] (مصوری) دھندھلا کرنا تاکہ دوری کا اثر پیدا ہوسکے ۔

Degradation law : (n) (نفسیات) قانون تنزل ۔

Degradation of energy : (طبیعیات) وہ صورت جس میں توانائی میں کمی ہو جاتی ہے ۔

Degradation product : (n) بیکار چیز جس کا پودوں کی نشو و نما میں کوئی حصہ نہ ہو ۔

Degradational : (a) انحطاطی ؛ تنزلی ۔

Degrade : (v) [OF.:degrader".] (۱) عہدہ گھٹانا ؛ درجہ توڑنا ؛ تنزل کرنا ۔ (۲) معزول ، برخاست ، برطرف کرنا ۔ (۳) حقیر، ذلیل کرنا ؛ بگاڑنا؛ اخلاق خراب کرنا؛ بگڑنا؛ گھٹنا؛ اصالت کھو دینا؛ شرافت کھو دینا ۔ (٤) (حیاتیات) ادنیٰ درجے کی طرف منتقل کرنا ؛ (طبیعیات) نا قابل تبدیل شکل میں منتقل کرنا؛ (ارضیات) ملت افتراق کی طرف منتقل کرنا ۔ (٥) (جامعہ کیمرج) آنرز کے امتحان میں ایک سال کی دیر لگانا ۔ (٦) کیمیاوی مرکبات کے اجزا کو کم کرنا ۔ (۷) آب بردگی سے خراب ہونا ۔

Degrade : (n) کم درجہ کا لکڑی کا کندہ ۔

Degraded : (a) (۱) تنزل شدہ ؛ تنزل کیا ہوا ۔ (۲) گھسا ہوا ۔ (۳) (رنگ) ہلکا ۔

Degraded : (a) زینوں پر کھڑا ہوا ۔

Degrader : (n) ذلیل کرنے والا ؛ حقیر کرنے والا ۔

Degrading : (a) ذلیل ؛ پست زبوں ؛ ذلت آمیز ۔

Degradingly : (adv.) ذلت سے ؛ حقارتاً ۔

Degrain : (v) (چمڑے کو) بالوں سے صاف کرنا ؛ بے دانہ دار بنانا ۔

**Degrease : (v)** چکنائی دور کرنا ۔

**Degree : (n) [OE."degre".]** (۱) اوٹا (زینے کا) ۔(۲) درجہ ؛ نمبر ۔(۳) درجہ ؛ منزل ؛ مرحلہ ۔(٤) (نسب) واسطہ (رشتے میں) ۔(٥) عہدہ ؛ حیثیت ؛رتبہ ۔(٦) بساط ؛ حیثیت ۔ (۷) حد ؛ درجہ ۔(۸) سند ؛ اعزازی سند (امتحان وغیرہ کی) ؛ ڈگری ۔(۹) فری میسنوں کا ایك طبقہ ۔ (۱۰) (نحو) درجہ تفضیل ۔ (۱۱) زاویہ قائمہ کا ایك بٹے نوے یا محیط کا تین سو ساٹھواں حصہ ۔(۱۲) (تپش پیما) درجہ ؛ پیمانہ حرارت کی اکائی ۔(۱۳) (ریاضی) قوت ؛ (کیمیا) کسر؛ (طبیعیات) ڈگری ۔(۱٤) (موسیقی) سرگم کا ایك سر ۔

- **By degree :** بتدریج ؛ رفتہ رفتہ ۔
- **Celsius degree :** مطلق ڈگری ۔
- **Centigrade degree :** درجہ سنٹی گریڈ ؛ درجہ مئی ۔
- **Comparative degree :** (لسانیات) درجہ تفضیل ۔
- **Equative degree :** (لسانیات) درجہ تعدیل ۔
- **Fahrenheit degree :** درجہ فارن ہائیٹ ؛ فارن ہائیٹ ڈگری۔
- **Prohibited degree/Forbidden - :** وہ رشتہ دار جس سے نکاح نا جائز ہو ؛ محرم ۔
- **Positive degree :** مطلق درجہ تفضیل ۔
- **Reaumar degree :** رانی یومار ڈگری ۔
- **Superlative degree :** تفضیل کل کا درجہ ۔
- **To a degree :** قطعی طور پر ؛ زیادہ ؛ بہت ۔
- **To the last degree :** انتہائی طور پر ؛ تا حد انتہا ۔

**Degree : (v)** سند دینا ۔

**Degree measure : (n)** درجی پیمانش ۔

**Degree of a differential equation :** تفرقی مساوات کا درجہ ۔

**Degree of accuracy :** درجہ صحت اور درستی ۔

**Degree of association :** (طبیعیات) درجہ شمولیت ۔

**Degree of belief :** (شماریات) درجہ اعتبار ۔

**Degree of civilisation :** (تاریخ) تہذیب کا درجہ ۔

**Degree of comparision :** (لسانیات) درجہ تقابل ۔

**Degree of curve :** (شماریات) درجہ انحنا ۔

**Degree of despersion :** (کیمیا) درجہ انتشار ۔

**Degree of dissociation :** (طبیعیات) درجہ علاحدگی ۔

**Degree of freedom :** (شماریات و طبیعیات) درجہ آزادی ؛ (کیمیا) احاطہ آزادی ۔

**Degree of frost :** پانی کے نقطہ انجماد کے نیچے کا درجہ ۔

**Degree of hardness :** (طبیعیات) درجہ سختی ۔

**Degree of hydrolysis :** (طبیعیات) درجہ آبی تجزیہ ۔

**Degree of ionisation :** کسر روانیت ۔

**Degree of randomness :** درجہ اتفاق ۔

**Degreeless : (a)** بے تدریج جس میں درجہ کا فرق یا امتیاز نہ ہو ۔

**Degression : (n)** انحطاط ؛ تقلیل پذیری ۔

**Degressive taxation : (n)** تقلیل پذیر ٹیکس ۔

**Degringolade : (n) [F.]** تنزل ؛ زوال ۔

**Degrowth : (n)** (نباتیات) حجم میں کمی ۔

**Degu : (n) [Amer Sp.]** خار پشت قسم کے کترنے والے جانوروں کی ایك نوع ۔

**Degustation : (n) [L."degustat-".]** ذوق ؛ ذائقہ ؛ مزہ ۔

**Dehache: (a) [DE+F"hacher".]** سربریدہ ۔

**Dehematization : (n)** (طب) خون ربائی ۔

**Dehepatize : (v)** جگر نکال دینا ۔

**Dehepatized: (a)** جگر ربودہ ۔

**Dehisce : (v) [L."dehiscere".]** (۱) (نباتیات) کھلنا ؛ پھٹنا ؛ کشادہ ہونا (پودوں کے بیضہ دان کا) ۔ (۲) منہ پھیلانا ۔

Dehiscence: (n) [L."dehiscentia".] کشادگی ؛ شگفتگی ۔

Dehiscent : (a) کشادہ ۔

Dehorn : (v) (۱) سینگ کا ازالہ کرنا ؛ سینگ کے بڑھنے کو روکنا ۔(۲) اچھی طرح کاٹ چھانٹ کرنا (درخت وغیرہ کی) ۔

Dehors : (prep) [OF."dehors".] (قانون) باہر ؛ بیرون ۔

Dehortative : (a) باز رکھنے والا ؛ منع کرنے والا ؛ مانع ؛ مزاحم ۔

Dehortative : (n) امر مانع ۔

Dehumanization : (n) ازالہ انسانیت ؛ سلب انسانیت ۔

Dehumanize : (v) انسانیت یا انسانی خصوصیات سے محروم کرنا ۔

Dehumanized : (a) محروم آدمیت ؛ محروم انسانیت ۔

Dehumidify : (v) خشک کرنا ۔

Dehydrant : (n) نابیدہ کرنے والا مادہ ۔

Dehydrate : (v) نابیدہ کرنا ؛ عنصر مائی سے محروم کرنا (کسی مادہ کو) ۔

Dehydrated : (a) نابیدہ ۔

Dehydrating : (a) نابیدہ ۔

Dehydrating agent : (n) نابیدہ عامل ۔

Dehydration : (n) نابیدگی ؛ آب ربائی ۔

Dehydrofreezing : (n) کھانے کو جزوی طور پر نابیدہ کرکے او ر پھر فوراً منجمد کر کے محفوظ کرنے کا عمل ۔

Dehydrogenate : (v) ہائڈروجن نکالنا ؛ ہائڈروجن ربائی کرنا ۔

Dehydrogenization : (n) ہائڈروجن ربائی ۔

Dehydrogenize : (v) دیکھو Dehydrogenate

Dehypnotize : (v) ازالہ تنویم کرنا ؛ مصنوعی خواب سے بیدار کرنا ۔

Dei judicium : (n) [L.] (قانون) جسمانی اذیت کے ذریعہ جھوٹ سچ کا امتحان ۔

Deicidal : (a) قتل معبود سے متعلق ۔

Deicide : (n) [mod. L."deicida".] قاتل معبود؛ دیوتا کا قاتل ۔

Deicide : (n) [See prec.] قتل معبود ؛ دیوتا کا قتل ۔

Deictic/Deiktic : (a) [Gr."deiktikos".] (۱) اشاری ؛ اسم اشارہ سے متعلق ۔(۲) (مجازاً) مستقیم ۔

Deicic reasoning : (n) مستقیم استدلال ۔

Deific : (a) [L.deificns".] (۱) معبود سازی کرنے والا ؛ دیوتا بنانے والا ۔(۲) مانند معبود ؛ مانند دیوتا ۔

Deification : (n) (۱) معبود تراشی ؛ خدا سازی ؛ دیوتا سازی ۔(۲) واصل باللّٰہ ہونا ۔

Deiform : (a) [L."deiformis ".] خداسا ؛ دیوتا سے مشابہ ؛ خدا نما ۔

Deiformity : (n) دیوتا سے مشابہت ؛ خدا سے مشابہت ۔

Deify : (v) [L."deificere".] (۱) خدا بنانا ؛ دیوتا بنانا ۔ (۲) شان ایزدی پیدا کرنا ؛ معبود بننا ۔ (۳) معبود گرداننا ؛ دیوتا ٹھہرانا؛ پوجنا ۔

Deifier : (a) خدا ساز ؛ دیوتا ساز ؛ معبود گرداننے والا ۔

Deifying : (a&n) خدا بنانے والا ؛ دیوتا بنانے والا ۔

Deign : (v) [OF."degnier".] (۱) نوازش یا عزت افزائی کے طور پر کرنا ؛ مناسب سمجھنا ۔ (۲) ازراہ نوازش دینا (جواب وغیرہ) ۔

Deigratia : [L.] خدا کے فضل سے ؛ بفضل خدا ؛ بفضل ربانی ۔

Deil : (n) [Sc.] (۱) شیطان ۔(۲) متفنی شخص ۔

Deil buckie : (n) [Sc.] متفنی شخص ۔

Deinosaur : (n) ایک مہیب رینگنے والا جانور (جو اب ناپید ہے) ۔

Deinothere : (n) ایک عظیم الجثہ سونڈدار چوپایہ (جو اب نا پید ہے) ۔

Deipara : (n) [late"deus+parus".] حضرت مریم کا خطاب ۔

Deiparous : (a) حامل خدا ۔

Deipnosophist : (n) [Gr."depnosophistes".] میز فلسفی ؛ فنکار طعام ؛ ماہر طعام ؛ ماہر دستر خوان ۔

Deism : (n) [L."deus"+-ISM.] (۱) وہ عقیدہ جس میں خدا کے وجود کا اقرار مگر وحی کا انکار ہو ؛ توحید ؛ خدا پرستی ؛ الہیت ۔ (۲) دین فطرت ؛ مذہب فطرت ؛ دین عقلی ۔

Deistic : (a) خدا پرستی سے متعلق ؛ خدا پرست سے متعلق ۔ (۲) دین فطرت یا معتقد دین فطرت سے متعلق ۔

Deistical : (a) دیکھو Deistic

Deistically : (adv.) بطور خدا پرستی ۔

Deity : (n) [L."deitas".] (۱) الوہیت ؛ ربوبیت ؛ خدائی ۔ (۲) دیوتا ؛ خدا ۔ (۳) (مجازاً) نہایت بزرگ اور محترم شخصیت ؛ ذی اثر شخصیت ۔

The Deity : اللّٰہ ؛ خالق کائنات ؛ خدا ۔

Deityship : (n) خدائی ۔

Deja vu /Deja vue : (n) [F.] پہچان ۔

Deject : (v) [L."deject".] اداس کرنا ؛ دل شکستہ کرنا ؛ رنجیدہ کرنا ؛ افسردہ کرنا ؛ دلگیر کرنا ۔

Dejecta : (n) ابرازات ۔

Dejectant : (a) (نقابت) خمیدہ ؛ جھکا ہوا ۔

Dejected : (a) افسردہ ؛ اداس ؛ دل گیر ؛ رنجیدہ ؛ (نقابت) خمیدہ ؛ جھکا ہوا ۔

Dejectedly : (adv.) اداس یا دل شکستہ ہو کر ؛ افسردگی یا بد دلی کے ساتھ ۔

Dejectedness: (n) اداس ؛ افسردگی ؛ بد دلی ؛ دلگیری ۔

Dejecter : (n) افسردہ کرنے والا ؛ غم کرنے والا ؛ دلگیر کرنے والا ۔

Dejection : (n) اداس ؛ افسردگی ؛ دل شکستگی ؛ بد دلی ؛ رنج ۔

Dejectory : (a) [L."dejicere".] (طب) ملین ۔

Dejecture : (n) ابرازت ؛ فضلہ ۔

Dejeuner : (n) [F."dejeuner".] (۱) ناشتہ ؛ نہار ۔ (۲) دوپہر کا کھانا ۔ (۳) نشست میں ناشتہ پیش کرنا ۔

Dekadarchy : (n) دیکھو Decadarchy

Dekadarch : (n) دیکھو Decark

Dekle : Deckle کی متبادل شکل ۔

Del credere (adv&a) [It.] (تجارت) ضمانتی ؛ ضمانتاً ۔

Del credere commision : ضمانتی کمیشن ؛ وہ زائد کمیشن جو تاجروں کا ایجنٹ اس بات کی ضمانت کے معاوضہ میں لیتا ہے کہ خریدار روپیہ ادا کر سکتا ہے ۔

Delabialize : (v) شفوی خصوصیت سے محروم کرنا ۔

Delacrimation (Also delacry) [L."delacrimationem".] آنکھوں سے رطوبت کا اخراج ؛ دماغ ۔

Delactation : (n) دودھ چھڑائی کا نظام ۔

Delaine : (n) [."mousseline de laine".] ایک قسم کا باریک کپڑا ۔

Delaminate : (v)[DE+L."lamina".] (نباتیات) ورق ورق ہونا ؛ تبرق ۔

Delamination : (n) انشقاق الورقہ ۔

Delate : (v) [L."delat-".] (۱) مخبری کرنا ؛ الزام لگانا ؛ مجرم ٹھہرا کر پیش کرنا (عدالت کے سامنے) ۔ (۲) جرم کی اطلاع دینا ؛ رپٹ لکھوانا ؛ مخبری کرنا ۔ (۳) مشتہر کرنا ۔

Delation : (n) [L."delationem".] مخبری ؛ الزام ؛ اطلاع ؛ اشتہار ؛ رپٹ ۔

Delator : (n) مخبر ؛ الزام لگانے والا ؛ جرم کی اطلاع دینے والا ۔

Delay : (n) (۱) مزاحمت ؛ رکاوٹ ؛ روک ۔ (۲) تاخیر ؛ وقفہ تاخیر ؛ مہلت ؛ دیر ؛ توقف ؛ التوا ۔ (۳) طول کرنا یا دینا ۔

With delay : (n) بغیر تاخیر ؛ فی الفور ؛ فوراً ۔

Delay : (v) [OF."delaier".] (۱) دیر کرنا ؛ تاخیر کرنا ؛ ملتوی کرنا ؛ ٹال رکھنا ؛ لٹکانا ؛ ملتوی رکھنا ؛ دیر کرنا ؛ کاہلی کرنا ؛ سستی کرنا ؛ توقف کرنا ؛ انتظار کرنا ۔ (۲) روکنا ؛ باز رکھنا ؛ مانع ہونا ؛ مزاحم ہونا ۔

Delay action : (n) — بعد عمل ۔

Delay allowance : (n) — (سماجیات) توقف بھتہ ۔

Delayed : (a) — اجل ؛ تاخیری ۔

Delayed action : (n) — (انجینیری) تاخیری عمل ۔

Delayed-action bomb : (n) — ساعتی بم۔

Delayed neutron : (n) — تاخیری نیوٹرن ۔

Delayed propsals : — تاخیری تجاویز ۔

Delaying : (a) — تاخیری ۔

Delaying action : (n) — تاخیری جنگ ۔

Delayingly : (n) — تاخیر اً ۔

Dele : (v) [L."dele".] — (پروف پڑھنے میں ) حذف کرو ؛ مٹاؤ ۔

Delead : (v) — سیسہ رُبائی ۔

Deleatur : (v) [L.] — حذف کرو ؛ مٹاؤ ۔

Deleble : (a) — Delible کی متبادل شکل ۔

Delectability : (n) — خوشگواری ؛ دلچسپی ۔

Delectable : (n) [L."delectabilis".] — (۱)خوشگوار ؛ دلچسپ ؛ دلپسند ؛ فرحت بخش ؛ مرغوب ؛ خوش آئند ۔ (۲) لذیذ ؛ خوش مزہ ؛ ذائقہ ۔

Delectableness : (n) — خوشگواری ؛ دلچسپی ؛ فرحت بخشی ۔

Delectably : (adv) — خوشگواری سے؛ دلچسپ طو رپر ۔

Delectation : (n) [L."delectionem".] — حظ ؛ لذت ؛ لطف ؛ تفریح؛ مزہ ؛ تفنن طبع ؛ دلچسپی ؛ خوشی ۔

Delectus : (n) [L.] — منتخبات ؛ خصوصاً یونانی اور لاطینی ترجمہ کے لئے ۔

Delecrit : (a) [Se."delecr".] — مدھوش ؛ بدمست ۔

Delegable (a) [L."delegare"+-able.] — قابل تفویض ۔

Delegacy : (n) — (۱) نیابت ؛ نمائندگی ۔(۲) نمائندہ کی حیثیت سے تقرر یا انتخاب ۔(۳) نمائندوں کی جماعت ؛ مجلس مندوبین ۔

Delegalize : (v) — غیر قانونی بنانا ۔

Delegant : (n) [L."delegantem".] — (۱) تفویض کرنے والا ۔ (۲) (قانون) وہ جو اپنا قرض ادا کرنے کے لئے اپنے مدیون کو اپنے دائن کےحوالہ کر دیتا ھے ۔

Delegate : (n) [L."delegatus".] — (۱) مندوب ؛ نمائندہ ؛ نائب ۔ (۲) کلیسائی عدالتوں سے اپیل سننے کے لئے شاہی جج ۔ (۳) جامعہ آکسفورڈ کی مستقل کمیٹی کا رکن ۔ (٤) (امریکا) کانگریس کا رکن ۔

House of Delegates : — (امریکا) ایوان زیریں ۔

Dlegate : (a) — دیکھو Delegated

Delegate : (v) — (۱) نائب یا نمائندہ بنا کر بھیجنا ۔ (۲) (اختیار وغیرہ) سونپنا ؛ تفویض کرنا ؛ سپرد کرنا ۔(۳) اپنی جگہ مدیون کو دائن کے حوالہ کرنا ۔

Delegated : (a) — تفویض شدہ ۔

Delegated authority : (n) — مفوضہ اختیار ۔

Delegated legislation : (n) — تفویض شدہ اختیار قانون سازی ؛ مفوضہ قانون سازی۔

Delegated responsibility : (n) — تفویض شدہ ذمہ داری ۔

Delegatee : (n) — دائن جس کے حوالہ مدیون کو کیا جاتا ھے ۔

Delegation : (n) — (۱) سپردگی ؛ تفویض (اختیارات) ۔ (۲) جماعت مندوبین ؛ نمائندوں کی جماعت ؛ نمائندے ؛ وفد ۔(۳) (امریکا) کسی ایک ریاست کی جماعت (جمہوریہ کانگریس میں)۔ (٤) (سول قانون) مدیون کو دائن کے حوالہ کردینا ۔(٥) قرض کا انتقال نامہ ۔

Judicial delegation : — جج کے اختیارات کی تفویض ۔

Delegator : (n) — دیکھو Delegant

Delegatory : (a) — تفویضی ؛ مفوضہ اختیار کی طرح ۔

Delenda : (n) [L.] — حذف کی جانے والی چیزیں ۔

Delete : (v) [L."delet-","delere".] مٹانا ؛ خارج کرنا ؛ کاٹنا ؛ قلم زد کرنا ؛ قلم پھیرنا ؛ محو کرنا ؛ حذف کرنا ۔

Deleterious : (a) [L."deleterius".] مضر ؛ نقصان رساں ؛ مخرب ؛ مہلک ؛ زہریلا ۔

Deleteriously : (adv.) مضر طور پر ؛ مخربا نہ ۔

Deleteriousness : (n) نقصان رسانی ؛ ضرر رسانی ؛ مہلک پن ۔

Deletion : (n) [L."deletionem".] مٹانا ؛ قلم زد کرنا ؛ حک ؛ خارج کرنا ؛ حذف ؛ اخراج ؛ افنا ؛ حذف شدہ (عبارت) ؛ کمی (لونیہ کی) ۔

Deletive : (a) حذف کرنے والا ؛ مٹانے والا ۔

Deletory : (a) مٹانے والا ۔

Deletory : (n) مٹانے والی چیز ۔

Delevelling : (n) نا ہموار کرنا ۔

Delf : (n) [OE."delf".] (۱) گڑھا ؛ خندق ؛ کان ۔ (۲) تیہما ۔

Delf : (n) [Du."delf".] ولندیزی مٹی کا برتن ۔

Delian : (a) [L."delius"+-an.] ولندیزی (یونان) کا یا اس سے متعلق ۔

Delian problem : (n) کسی دیئے ہوئے مکعب کے دوگنے حجم والے مکعب کے ضلع کو دریافت کرنے کا مسئلہ ۔

Deliberate : (a)[L."deliberatus".] (۱)بالعمد ؛ ارادی ؛ بالارادہ ؛ بالقصد ۔ (۲) سوچا سمجھا ۔ (۳) سوچ سمجھ کر فیصلہ کرنے والا ۔ (٤) اطمینان کا ؛ جس میں اطمینان پایا جائے ۔

Deliberate : (v) غورکرنا ؛ سوچنا ؛ بچارنا ؛ تولنا (بات کا) ۔

Deliberate avasion : (n) (قانون) دانستہ گریز ۔

Deliberately : (adv) عمداً ؛ ارادتاً ؛ قصداً ؛ سوچ سمجھ کر ؛ جان بوجھ کر ؛ احتیاط سے ؛ اطمینان سے ۔

Deliberateness : (n) تامل ؛ احتیاط؛ اطمینان ؛ غورو خوض ۔

Deliberation : (n) (۱) غور وخوض ؛ سوچ بچار ؛ تامل ۔ (۲) بحث ؛ استدلا ل ؛ مباحثہ ۔ (۳) احتیاط ؛ اطمینان ۔ (٤) عمد؛ تردد ۔

Deliberations : (n) مشاورات ۔

Deliberative : (a) غور وفکر ؛ بحث یا مشورے سے متعلق ؛ جس میں غور و فکر یا مشورہ کیا جائے ؛ فکری ؛ فکر طلب ۔

Deliberative body : (n) مشاورتی جماعت ۔

Deliberative substantive : (n) (لسانیات) تشاوری شرطیہ ۔

Deliberatively : (adv) غور سے ؛ غائرنظر سے ۔

Deliberativeness : (n) فکر طلبی ۔

Deliberator : (n) [L.] غور و فکر کرنے والا ؛ تامل کرنے والا ؛ مشورہ کرنے والا ۔

Delible : (a) [L."delebilis".] قابل حذف ۔

Delicacy : (n) (۱) باریکی ؛ سبک اندامی لطافت ؛ نزاکت ؛ نفاست ۔ (۲) کمزوری ۔ (۳) نزاکت (معاملے کی) ۔ (٤) زود حسی ؛ حساسی ؛ نکتہ رسی ۔ (٥) دوسروں کے جذبات کا لحاظ ؛ پاس ؛ لحاظ ۔ (٦) شرم و حیا ؛ شرم و لحاظ ؛ پاکیزگی ۔ (۷) اچھا کھانا ؛ نفیس غذا ؛ ترلقمہ؛ ذائقہ دار ۔ (۸) باریک بات ؛ نکتہ ؛ باریکی ۔(۹) احتیاط ۔

Delicate : (a) [L."delicatus".] (۱) پرُ لطف ؛ دل کش ؛ فرحت بخش ۔ (۲) خوش گوار ؛ لذیذ ؛ مزے دار ۔ (۳) نازوں کا پلا ؛ عیش پسند؛ عیش و آرام کا ؛ مرزا پھویا (بطورصفت) ۔ (٤) چھریرا ؛ دبلا پتلا ؛ باریک ؛ مہین ؛ ملائم ؛ نرم ؛ ہلکا ؛ سبک ۔ (٥) نفیس ؛ سبک ؛ استادانہ ؛ باریک کام کا ۔(٦) ہلکا (رنگ) ۔ (۷) نازک ؛ باریک ؛ دقیق ۔ (۸) چھوٹی موٹی ؛ کمزور؛ دھان پان ۔(۹) نازک ؛ احتیاط طلب (معاملہ) ۔ (۱۰) نکتہ رس؛ تیزحس ؛ زودحس ؛ ذکی الحس ؛ سریع الحس ؛ حساس ۔ (۱۱) منجھا ہوا ؛ مشاق ۔ (۱۲) شرم و لحاظ کا ؛ باحیا ؛ ستھرا ؛ پاکیزہ ۔ (۱۳) جس میں دوسروں کے جذبات کا لحاظ ہو ۔

Delicate : (n) اچھی چیز خصوصاً نفیس غذا ۔

Delicate balance : (n) نازک ترازو ۔

Delicate test : (n) (۱) (طبیعیات) نازک جانچ ۔ (۲) (حیوانیات) نازک پوست یا خول ۔

Delicately : (adv.) نزاکت سے ؛ باریکی سے ؛ سبک دستی سے ؛ استادانہ ؛ احتیاط سے ۔

Delicateness : (n) نزاکت ؛ باریکی ؛ خوش ذائقی ؛ زودحسی ۔

Delicatesse : (n) [F. "delicatesse".] نفیس غذا ؛ لذیذ کھانا ۔

Delicatessen : (n) [G."delikatessen".] (۱) نفیس غذا ؛ لذیذ کھانا ۔ (۲) نفیس کھانوں کی دکان ۔

Delicious : (a) [L."deliciosus".] خوشگوار ؛ مزے دار ؛ لذیذ ؛ شیریں ؛ لطیف ؛ مرغوب ؛ پُرلطف ؛ دلچسپ ۔

Deliciously : (adv.) خوشگوار طور پر ؛ لطافت سے ۔

Deliciousness : (n) خوشگواری ؛ لذت ؛ مزہ ؛ لطافت ؛ حظ ؛ آرام و آسائش ؛ عیش و عشرت ۔

Delict : (n) [L."delictum".] خلاف ورزی قانون ؛ جرم ۔

In flagrant delict : جرم کرتے ہوئے ۔

Deligated : (a) بندھا ہوا ۔

Deligation : (n) بستگی ؛ گرہ بندی ۔

Delight : (n) [ME."delit".] (۱) خوشی ؛ مسرت ؛ حظ ؛ لطف ؛ راحت ؛ چین ؛ انبساط ؛ رغبت ؛ شوق ۔ (۲) مسرت بخش (چیز) ۔ (۳) دیکھو Turkish delight ۔

Delight : (v) [ME."deliten".] (۱) نہال کرنا ؛ خوش کرنا ؛ مسرور کرنا ؛ محظوظ کرنا ؛ شاد کرنا ۔ (۲) لطف اٹھانا ؛ محظوظ ہونا ؛ شوق ہونا ۔

Delighted : (a) مسرت ؛ خوش ۔

Delightedly : (adv.) مسرت سے ؛ انبساط سے؛ مسرور ہو کر؛ خوش ہو کر ۔

Delighter : (n) خوش ہونے والا ؛ محظوظ ہونے والا ؛ مسرور ہونے والا ۔

Delightful : (a) خوش آئند ؛ دلکش ؛ مسرت آگیں ؛ فرحت بخش ؛ مسرت افزا ؛ دلچسپ ۔

Delightfully : (adv.) دلکشی سے ؛ فرحت انگیز طور پر ۔

Delightfulness : (n) دلکشی ؛ مسرت آگینی ؛ مسرت افزائی ۔

Delightingly : (adv) خوش کرکے ؛ مسرت بخش طور پر ۔

Delightless : (a) بے خوشی ؛ بے لذت ؛ بے مسرت ۔

Delightsome : (a) دیکھو Delightful

Delightsomely : (adv) دیکھو Delightfully

Delightsomeness : (n) دیکھو Delightfulness

Delimit : (v) [L."delimitare".] حدود معین کرنا ؛ سرحد مقرر کرنا؛ حد بندی کرنا ؛ حد قائم کرنا ۔

Delimitate : (v) [L."delimitare".] دیکھو Delimit

Delimitation : (n) حد بندی ؛ تحدد ؛ تعین حدود ۔

Delimitation boundaries : (جمع) تعین حدود ۔

Delimitation of craft : (تجارت) پیشہ بندی ؛ حرفہ بندی ۔

Delimitation of study : (سماجیات) حد بندی مطالعہ ۔

Delimitative : (a) حد قائم کرنے والا ؛ حد بندی کرنے والا ۔

Delineascope : (n) (ڈرائنگ) خاکہ ۔

Delineate : (v) [L."delineare".] خاکہ یا نقشہ کھینچنا یا اتارنا ؛ بیان کرنا ؛ تصویر اتارنا ؛ (لفظوں میں) شبیہ کھینچنا ۔

Delineate : (a) (خاکہ) کھینچا ہوا ؛ بنایا ہوا ۔

Delineation : (n) خاکہ ؛ نقشہ ؛ تصویر ؛ بیان ؛ ترسیم ؛ کردارنگاری ۔

Delineator : (n) نقشہ کھینچنے والا ؛ خاکہ اتارنے والا ؛ مصور؛ بیان کرنے والا ؛ خاکہ کش ؛ کردارنگار ۔

Delineatory : (n) خاکہ کشی سے متعلق ۔

Delinquency : (n)[L."delinquentia".] (۱)غفلت ؛ خطا ؛ قصور ؛ کوتاہی ؛ خطا کاری ؛ بد راہی ۔ (۲) جرم ؛ گناہ ۔ (۳) سہو ؛ ترک فعل ؛ بھول ؛ چوک ؛ فرو گزاشت ۔

Juvenile delinquency : (سماجیات) نو عمر کی خطا کاری ؛ نوعمری کی خطا کاری ۔

Mental delinquency : (سماجیات) ذہنی خطا کاری ۔

**Delinquency area : (n)** (سماجیات) خطا کاری کا علاقہ ؛ علاقہ جرائم۔

**Delinquent : (a)** غافل ؛ کوتاہ ؛ پُر تقصیر ؛ قصور وار؛ گناہ گار؛ غفلت کار؛ خطا کار ؛ خاطی ؛ عاصی ؛ مجرم ؛ بدراہ ؛ جرم کار ؛ (تجارت) نادہندہ ؛ (نفسیات) غافل دماغ۔

**Delinquent : (n)** (۱) غافل ؛ مجرم ؛ خطا کار ۔(۲) چارلس اول یا دوم کے پیرو کار اور مددگار ۔

**Juvenile delinquent :** نوعمر خطا کار ۔

**Delinquent child : (n)** بدراہ بچہ ؛ خطا کار بچہ ۔

**Dilinquent state : (n)** قصور وار ریاست ۔

**Delinquent tax : (n)** نادہندگی ٹیکس ؛ فرو گزاشتی ٹیکس ۔

**Deliquesce : (v) [L."deliquescere".]** (۱) پتلا (رقیق) ہو جانا ؛ سیال ہو جانا ؛ پگھل جانا ۔(۲) گھل جانا؛ فنا ہوجانا ۔ (۳) (کیمیا) پسیجنا ۔ (٤) (نباتیات) چھوٹے حصے میں تقسیم ہونا ۔

**Deliquescence : (n)** پتلا ؛ رقیق یا سیال ہونا ؛ آب گیری ؛ پسیجن۔

**Deliquescent : (a) [L."deliquescentem".]** پتلا ؛ رقیق ؛ سیال ؛ پگھلنے والا ؛ پسیجنے والا ؛ آب گیر ؛ پسیجنی (نباتیات) ؛ پوشیدہ ؛ پنہاں ۔

**Deliquium : (n) [L.]** (عضویات) امالنس ؛ (نفسیات) کمزور دماغی ؛ (طب) آتش ؛ (فلکیات) بےنوریافتہ ۔

**Delirament : (n) [L."deliramentem".]** جنون ۔

**Deliration : (n) [L.delirationem".]** (طب) دیوانگی ؛ جنون ؛ ہذیان۔

**Deliriant : (a)** (طب) ہذیان آور ۔

**Deliriant : (n)** مریض ہذیان ۔

**Delirifacent : (a&n)** دیکھو Deliration

**Delirious : (a) [L."delirium"+-ous.]** (۱) ہذیان کی حالت میں ؛ بدحواس ؛ دیوانہ ۔(۲) مضطرب ؛ آپے سے باہر ؛ وجد ۔(۳) ہذیانی ؛ سرسامی ۔(٤) ہذیان انگیز ؛ ہذیان آور ۔

**Delirious mania : (n)** جنون ہذیانی ۔

**Deliriously : (adv.)** حالت وجد میں ؛ مضطربانہ ؛ دیوانہ وار ۔

**Deliriousness : (n)** ہذیانی کیفیت ؛ بد حواسی ؛ دیوانگی ۔

**Delirium : (n) [L.]** (۱) ہذیان ؛ سرسام ۔(۲) سرا سیمگی ؛ وجد یا اضطراب ؛ دیوانگی ۔

**Delirium tremens : (n)** ہذیان خمری ؛ نشے کا ہذیان ۔

**Delist : (v)** فہرست سے خارج کرنا ۔

**Delitescence/Delitescency : (n)** (۱) پنہانی ؛ پوشیدگی؛ اخفاء ۔(۲) ورم کا یکایک تحلیل ہو جانا ؛ اخفائے مرض ۔

**Delitescent : (a)** مخفی ؛ پنہاں ؛ پوشیدہ ؛ چھپاھوا ؛ مضمر ؛ خوابیدہ ۔

**Deliver : (v) [F."deliver".]** (۱) آزاد کرنا ؛ چھڑانا ؛ بچانا ؛ نجات دینا ؛ رہا کرنا ۔(۲) جننا ؛ پیدا کرنا ؛ جنانا ۔(۳) تقریر کرنا ؛ (خطبہ) دینا؛ (رائے) ظاہر کرنا ۔(٤) ترک کرنا ؛ چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہونا ؛ دست کش ہونا ؛ حوالہ کرنا ؛ سپرد کرنا ؛ سونپنا ۔(٥) (خطوط) بانٹنا؛ تقسیم کرنا ۔(٦) (حساب) پیش کرنا ۔(۷) (قانون) باضابطہ حوالہ کرنا ؛ سپرد کرنا (دستاویز وغیرہ کا) ۔(۸) پھینکنا (گیند) ؛ مارنا ' تاك کر مارنا؛ حملہ کرنا ۔(۹) سانچے سے الگ کرنا ۔

**To deliver a goal/-Jail :** قید خانے کو خالی کرنا مقدمے کی سماعت کی غرض سے ۔

**To deliver battle :** حملہ شروع کرنا ۔

**To deliver the goods :** کسی معاملہ میں اپنی ذمہ داری کا حق ادا کرنا ۔

**Deliverable : (a)** قابل سپردگی ؛ قابل حوالگی ۔

**Deliverance : (n) [OF."delivrance"]** (۱) آزادی ؛ رہائی ؛ خلاصی ؛ مخلص ؛ نجات ؛ رستگاری ؛ چھٹکارا ۔(۲) اظہار رائے ؛ فیصلہ ؛ (جیوری کا) فیصلہ ۔

**Writ of second deliverance :** (قانون) غصب کئے ہوئے مال کو اس کے مالك کو واپس کرنے کا حکم۔

**Delivered : (a)** (۱) سپردہ ؛ حوالہ کیا ہوا ۔(۲) خرچ حوالگی کے ساتھ۔

Delivered price : (n) حوالگی قیمت معہ کرایہ ؛ دست برداری قیمت ۔

Deliverer/Deliveror : (n) (۱) آزاد کرنے والا ؛ چھڑانے والا ۔ (۲) سپرد کرنے والا ؛ حوالہ کرنے والا ۔ (۳) نجات دہندہ ۔ (٤) ڈاک تقسیم کرنے والا ؛ ڈاکیہ ۔

Delivering career : (n) مال پہنچانے والی گاڑی ؛ سپردگی گاڑی ۔

Delivery : (n) [Anglo-Fr."deliver".] (۱) پیدائش ؛ ولادت ؛ جننا ؛ وضع حمل ۔ (۲) تسلیم ؛ سپردگی ؛ تفویض ۔ (۳) تقسیم خطوط ؛ ڈاک ۔ (٤) حوالگی ؛ جائداد یا مال فروخت کردہ ؛ انتقال دستاویز ۔ (٥) (گیندوغیرہ کا) پھینکنا یا پھینکنے کاطرز ۔ (٦) تقریر ؛ طرز تقریر ؛ طرز ادا ۔ (۷) نکاسی ۔ (۸) مطبع کاایک حصہ ۔

Delivery boy : (n) خوردہ فروشی کی دکان کا وہ ملازم جو گاہکوں کو چھوٹے چھوٹے سامان دیا کرتا ھے ۔

Delivery challan : (n) چالان وصولی ۔

Delivery desk : (n) کتب خانے کی وہ میز جس پر کتابیں لی اور دی جاتی ہیں ۔

Delivery hose adapter : نکا سی کی وصلی ۔

Delivery man : (n) خریداروں کو تھوک یا خوردہ مال پہنچانے والا ۔

Delivery of a deed : (تاریخ) حوالگی دستاویز ۔

Delivery of a will : حوالگی وصیت نامہ ۔

Delivery pipe : (n) نکاسی نل ۔

Delivery policy : (n) (تجارت) سپردگی پالیسی (بیمہ) ۔

Delivery receipt : (n) سپردگی رسید ۔

Delivery room : (n) (۱) زچہ خانہ ۔ (۲) لایبریری کا کمرہ یا شعبہ جہاں سے کتابیں دی اور لی جاتی ہیں ۔

Delivery tube : (n) نکاسی نل ۔

Dell : (n) [ME."delle".] گھاٹی ؛ وادی ۔

Dell : (n) [Origin unkn.] لڑکی ؛ چھوکری ۔

Della crusea : (n) [It."Accademia della crusca".] اکادمی جو فلورینس میں سنہ ۱۵۸۲ء میں قائم ہوئی تھی اور جس کا مقصد اطالوی زبان کو خالص بنانا تھا ۔

Della cruscan : (a) فلورینس کی انجمن اصلاح زبان اطالوی کا (رکن) ؛ اٹھارھویں صدی کے اواخر میں ایک مصنوعی طرز شاعری سے متعلق ۔

Della cruscan : (n) (اسلوب بیان میں) تصنع کا دلدادہ ۔

Delocalize : (v) غیر مقامی بنانا ؛ مقام سے علاحدہ کرنا ؛ مقامی عہدہ سے آزاد کرنا ۔

Delomorphous : (a) (قانون) واضح الشکل ۔

Deloo : (n) [Bative name.] شمالی افریقہ کا آھو ۔

Deloul : (n) [Arab "dhahul".] تیز رفتار اونٹ ۔

Delouse : (v) (۱) جوں کا ازالہ کرنا ۔ (۲) ناگوار عناصر سے پاک کرنا ۔

Delph : (n) Delf کی متبادل شکل ۔

Delphian/Delphie/Delphical : (a) [f. Delphi, place name.] (۱) ڈلفی سے متعلق ۔ (۲) ڈلفی کی غیبی آواز سے متعلق ؛ ڈلفی کی غیبی آواز سا یا جیسا ۔ (۳) (مجازاً) مبہم ؛ گول گول ۔

Delphic oracle : (n) ڈلفی کہانت ۔

Delphin : (a) [L."delphin","delphinus".] لوئی چہاردہم کے بیٹے سے متعلق ۔

Delphin : (n) یونانی اور لاطینی درسیات جو لوئی چہاردہم کے بیٹے کے لئے مرتب کی گئی تھیں ؛ Delphine کی بگڑی شکل ۔

Delphinate : (n) روغن ڈلفین کا نمک ۔

Delphine : (n) دیکھو Delphinine

Delphinic : (a) روغن ڈلفین کا (ترشہ) ۔

Delphinine/ Delphinia : (n) ایک قسم کی زہریلی القلی - $(C_{33} H_{45} O_9)$

Delphinine : (a) (۱) ڈلفین کا یا ڈلفین کی طرح ۔ (۲) (حیوانیات) حوتیہ کا یا اس سے متعلق ۔

Delphinium : (n) [Gr."delphinion".] جنس جرجیر یا جدوار ۔

**Delphinoid : (a)** ڈلفین سے مشابہ ۔

**Delphinoidine : (n)** ایک بے شکل زہریلی القلی ۔

**Delphinus : (n) [L.]** (۱) ڈلفین ۔(۲) راس الڈلفین ۔

**Delsartian : (a)** جسمانی حرکتوں سے متعلق جن سے جذبات کا اظہار کیا جاتا ھے ۔

**Delt : (v) [Origin unkn.]** زیا دہ لاڈ سے خراب کردینا ۔

**Delta : (n) [Gr."delta".]** (۱) یونانی حروف تہجی کا چوتھا حرف ۔ (۲) مثلث نما زمین جو کسی دریا کے دہانےپر بن گئی ہو : سنگھاڑا : مثلثی دہانہ : مثلث شے : ڈیلٹا ۔ (۳) (برقیات) برقی دور کے مثلثی تار ۔

Abandoned delta : متروک ڈیلٹا ۔

**Delta : (a)** (۱) (کیمیا) چاریا زیادہ قریبی تعلق رکھنے والے عناصر میں سے ایک سے متعلق ۔(۲) (فلکیات) چوتھے درجے کا (چمک کے لحاظ سے)۔

**Delta apex : (n)** ڈیلٹائی سرا ۔

**Delta bar : (n)** (جغرافیہ) ڈیلٹائی بار ۔

**Delta bifurcation : (n)** (جغرافیہ) ڈیلٹائی دو شاخہ ۔

**Delta deposits : (n)** ڈیلٹائی ذخائر ۔

**Delta flats : (n)** ڈیلٹا سطح ۔

**Delta iron : (n)** وہ لوہا جو ۱٤۰۰ سنٹی گریڈ اور نقطہ جوش کے درمیان ساکت رہتا ھے ۔

**Delta metal : (n)** ڈیلٹا دھات یعنی تانبے ، جستے اور لوھے کا مرکب ۔

**Delta plain : (n)** مسطح ڈیلٹائی میدان ۔

**Delta rays : (n)** ڈیلٹا شعاعیں ۔

**Delta sand bar : (n)** ڈیلٹائی ریگ بار ۔

**Delta sight : (n)** ڈیلٹا مقام ۔

**Delta type antenna : (n)** (حیوانیات) ڈیلٹا نما مماس ۔

**Deltafication : (n)** ڈیلٹا بننا ۔

**Deltaic : (a)** ڈیلٹا کا یا ڈیلٹا سے متعلق : ڈیلٹا سا ۔

**Deltaic region : (n)** ڈیلٹائی خطہ ۔

**Deltaic ridge : (n)** ڈیلٹائی چوٹی ۔

**Deltaic structure: (n)** ڈیلٹائی ساخت ۔

**Deltarium :** (صدف) وہ مثلث نما جگہ جو بازوں پایاں کی تھوتھنی اور جوڑ کے درمیان ھوتی ھے ۔

**Deltidium : (n) [Gr."delta".]** دیکھو Deltadium

**Deltoid : (a) [Gr."deltoides".]** (۱) تکونیا : مثلث نما: تکوشی ۔(۲) (ہندسہ) مثلثیہ : تکونیا ۔(۳) (نباتیات ، حیوانیات) مثلثی : لاوی گوشیہ ۔(٤) ڈیلٹائی : ڈیلٹا سا : ڈیلٹا نما ۔

**Deltoid : (n)** عضلہ والیہ ۔

**Deltoid leaf : (n)** تکونا پتّا : برگ سہ گوش ۔

**Deltoid muscle : (n)** عضلہ والیہ : عضلہ شانہ ۔

**Delubrum : (n) [L."deluere"+brum.]** (۱) معبد : مندر : مکان مقدس ۔(۲) (کلیسا تعمیرات) کلیسامع حوض : حوض جس میں بپتسما کا پانی رہتا ھے ۔

**Delude : (v) [L."deludere".]** دھوکا دینا : دغا دینا : بہکانا : دم دینا : سبز باغ دکھانا : گمراہ کرنا ۔

**Deluder : (n)** فریبی : دھوکا باز : دغا باز : گمراہ کن ۔

**Deluge : (n) [F."deluge".]** (۱) طوفان : طغیانی : سیل : بوچھاڑ ۔(۲) سخت بارش : شدید بارش ۔ (۳) الفاظ وغیرہ کا طوفان : بھرمار ۔ (٤) طوفان نوح ۔

The Deluge : طوفان نوح ۔

**Deluge : (v)** (۱) ڈبونا : غرق کرنا ۔(۲) بھر مارکرنا ۔

**Delundung : (n) [Malay "delundong".]** جاوا اور ملایا کا مشک بلاؤ ۔

**Delusion : (n) [L."delusionem".]** (۱) دھوکا : فریب : دغا : مغالطہ : خیال خام ۔(۲) توہم : وسوسہ : اختباط : فریب خیالی ۔

Somatic delusion : اخطباط بدنی ۔

Delusional : (a) مغالطہ آمیز ؛ وہمی ؛ فرضی ؛ خیالی ؛ موہوم ؛ اخطباطی ۔

Delusionist : (n) فریب دھندہ ؛ وہمی ۔

Delusion of grandeur : اخطباط عظمت ۔

Delusion of negation : اخطباط سلبی ۔

Delusion of persecution : اخطباط اذیت ؛ فریب ؛ عقوبت ؛ فریب ؛ مظلومیت ۔

Delusive: (a) مغالطہ دہ ؛ پر فریب ؛ دغابازانہ ؛ مغالطہ خیز ؛ فریبندہ ؛ موہوم ؛ مایوس کن ؛ وہمی ؛ بے اصل ؛ غیر حقیقی ؛ فرضی ۔

Delusively : (adv.) مغالطہ کے طور پر ؛ فریب سے ۔

Delusiveness: (n) مغالطہ دہی ؛ فریب دہی ؛ بے اصلی ۔

Delusory : (a) دیکھو Delusive

Deluxe : (a) پُرتکلف ؛ گراں قدر ؛ موجب عیش ۔

Delve : (n) (۱) غار ؛ نشیب ؛ گڈھا ؛ پستی ۔ (۲) کھدائی ۔ (۳) شکن ۔

Delve : (v) [OE."delfan".] (۱) کھودنا ؛ (تاریخی دستاویزوں کی)تحقیقات کرنا ؛ چھان بین کرنا ۔ (۲) (سڑک وغیرہ میں) یکایک نشیب آجانا ۔

Delver : (n) (۱) کھودنے والا ۔ (۲) (مجازاً) تحقیق کرنے والا ؛ چھان بین کرنے والا ۔

Dem : دیکھو Damn

Demagnetization : (n) ازالہ مقناطیسیت ؛ مقنا ربائی ۔

Demagnatization : (n) مقنا طیسیت رباخم ۔

Demagnetize : (v) (کسی چیز کی) مقناطیسیت دور کرنا ؛ مقناطیسیت کا ازالہ کرنا ؛ ان مقنانا ۔

Demagnetized : (a) ان مقنایا ۔

Demagnetizer : (n) مقناطیسیت ربا ؛ مقناطیسیت دور کرنے والا ۔

Demagnetizing : (a) مقناطیسیت دور کرنا ؛ مقناطیسیت ربائی ۔

Demagogic/-al : (a) [Gr."demagogikos".] فتنہ انگیز خطیب کی طرح ؛ زعیمانہ ۔

Demagogism /-goguism : (n) شورش انگیز مقرری ؛ بازاری لیڈری ۔

Demagogue : (n) [Gr."demagogos".] (۱) زعیم ۔ (۲) ہر دلعزیز رہنما ۔ (۳) بازاری لیڈر ۔ (٤) شورش انگیزمقرر ؛ شورہ پشت مقرر ؛ فتنہ انگیز خطیب ۔

Demagoguery : (n) دیکھو Demagogism

Demagogy : (n) فتنہ انگیز خطیب کے کردار کا ؛ فتنہ انگیز خطابت کے اصول ؛ فتنہ انگیز خطابت ۔

Demand : (n) [F."demande".] (۱) مطالبہ ؛ تقاضا؛ جس چیز کا مطالبہ یاتقاضا کیا جائے ۔ (۲) (معاشیات) مانگ ۔ (۳) (قانون) دعویٰ ؛ طلب ۔ (٤) اشدمانگ ۔ (٥) برقی بار ۔ (٦) (برج) بولی ۔

Abnormal demand : (تجارت) غیر معمولی مطالبہ یامانگ۔

Active demand : (تجارت) فعال طلب ۔

Aggregate demand : (تجارت) مجموعی طلب یا مانگ ۔

Alternative demand : (تجارت) متبادل مانگ یا طلب ۔

Anticipated demand : (تجارت) متوقع مانگ یا طلب ۔

Automatic demand : (تجارت) خود کار مانگ یاطلب ۔

Competitive demand : (تجارت) مسابقتی مانگ ؛ مقابلی مانگ ۔

Complementary demand : (تجارت) امدادی مانگ یا طلب ۔

Composite demand : (معاشیات) طلب مرکز ؛ مرکب مانگ ؛ (تجارت) مخلوط مانگ ؛ مخلوط طلب ۔

Constant demand : (تجارت) قائم مانگ ؛ مستقل مانگ۔

Constant outlay demand : (تجارت) اصرف مستقله کی مانگ۔

Contraction of demand : (تجارت) انقباظ طلب ؛ بست طلب۔

Cross elasticity of demand : (تجارت) طلب کی جوابی لوچ۔

Current demand : (معاشیات) رواں طلب۔

Decrease of demand : (معاشیات) تخفیف طلب۔

Decreasing demand : (تجارت) گھٹتی مانگ ؛ تخفیفی مانگ۔

Deferred demand : (تجارت) ملتوی مانگ /مطالبہ۔

Derived demand : (معاشیات) ماخوذ مانگ/طلب۔

Effective demand : (معاشیات) موثر مانگ /طلب۔

Elastic demand : (معاشیات) لوچ دار / لچك دار مانگ یاطلب۔

Expansion of demand : (معاشیات) مانگ کاپھیلاؤ ؛ توسیع طلب۔

Increase of demand : (معاشیات) اضافه طلب۔

Increasing demand : (معاشیات) بڑھتی ہوئی مانگ یا طلب۔

In demand : مطلوب ؛ جس کی بہت مانگ ہو۔

Indirect demand : (معاشیات) بالواسطه مانگ ۔

Inelastic demand : (معاشیات) بے لوچ مانگ ؛ غیر لچك دار طلب ۔

Joint demand : (معاشیات) مشترك مانگ ؛ طلب مشترك ۔

Law of demand : (معاشیات) قانون طلب یا مطالبه ۔

Marginal demand : (معاشیات) طلب مختتم ؛ مختتم مانگ۔

Normal demand : (معاشیات) معمولی مانگ ؛ عام مانگ۔

On demand : عند الطلب ؛ درشنی۔

Potential demand : (معاشیات) امکانی مانگ۔

Reciprocal demand : (معاشیات) متقابلی / باہمی طلب۔

Supply and demand : بہم رسانی اور مانگ۔

Total demand : (معاشیات) مجموعی طلب۔

Demand : (v) [F."demander".] (۱) مطالبه کرنا ؛ تقاضا کرنا ۔ (۲) چاہنا ؛ ضرورت رکھنا ؛ مقتضی ہونا ؛ تقاضا ہونا ۔ (۳) دریافت کرنا ؛ سوال کرنا؛ به اسرار پوچھنا ۔ (٤) (قانون) دعوا کرنا ۔ (٥) (عدالت میں) طلب کرنا ۔

Demand bill : (n) عند الطلب ڈرافٹ ؛ درشنی ہنڈی ۔

Demand charge : (n) برقی قوت کی مانگ (جو بل کا ایك حصه ہوتی ہے)۔

Demand curve : (n) خط طلب ؛ انحنائے طلب ۔

Demand draft : (n) دیکھو Demand bill

Demand deposit : (n) طلبی امانت ۔

Demand loan : (n) عند الطلب قرضه ۔

Demand note : (n) عند الطلب نوٹ ۔

Demand notice : (n) (معاشیات) مطالبه نامه ۔

Demand price : (n) (معاشیات) قیمت طلبی ؛ طلبی قیمت ۔

Demand schedule : (n) (معاشیات) جدول طلب ؛ فہرست مانگ۔

Demand system : (n) آکسیجن دینے کا طلبی نظام (ہوا بازوں کا)۔

Demandable (a) قابل مطالبه ؛ قابل تقاضا ۔

Demandant : (n) (۱) مطالبه کننده ؛ تقاضا کرنےوالا ۔ (۲) (قانون) مدعی۔

Demandative (a) بطور دعویٰ ؛ دعویٰ کیا ہوا ۔

Demanding : (n) شدت سے تقاضا کرنے والا ۔

Demanding market : (n) (تجارت) زائد مانگ بازار ۔

Demanganize : (v) مینگنیز کا ازالہ کرنا ۔

Demansia : (n) [L.] سانپ کی ایک نوع ۔

Demantoid : (n) (معدنیات) یاقوت سبز ۔

Demarcate : (v) [See next] (۱) حدبندی کرنا ؛ حد مقرر کرنا۔ (۲) تعریف کرنا ؛ امتیاز کرنا ؛ تفریق کرنا ۔

Demarcation (Also demarkation) [Sp."demarcacion".] (۱) حد بندی ؛ تعین حدود ۔ (۲) تفریق ؛ امتیاز ۔

Line of demarcation : (تاریخ) خط حد بندی ۔

Demarcation of jurisdiction : تعین حدود اختیارات ۔

Demarcation of land : اراضی بندی ۔

Demarcation of powers : اختیارات کی حد بندی ؛ تعین اختیارات ۔

Demarcation potential : (n) تحدیدی قوت ۔

Demarcative : (a) تحدیدی ۔

Demarcative function : (n) تحدیدی تفاعلی ۔

Demarcator : (n) حد بندی کرنے والا ۔

Demarch : (n) [Gr."demos+archos".] (۱) (قدیم یونان) مجسٹریٹ اعلیٰ ؛ ڈیمارک ۔ (۲) (جدید یونان) میئر ۔

Demarche/ Demarch : (n) [F."demarcher".] (۱) (سیاسیات) سیاسی اقدامات ؛ سیاسی عمل ؛ روش ۔ (۲) قدم ۔

Demarchy : (n) ڈیمارک کا عہدہ ؛ شہرداری (یونان جدید) ؛ عوامی حکومت ۔

Demaree: (v)[f .George W. Demaree, an American beekeeper.] ملکہ مکھی کو ہٹا دینا تاکہ شہد کی مکھیاں چھتا نہ بنا سکیں ۔

Demargarinate : (v) جلد پگھلنے والے مادے کو روغن سے الگ کرنا ۔

Demark : (v) دیکھو Demarcate

Demast : (v) بادبان اتار لینا ۔

Dematerialize : (v) (۱) غیرمادی بنانا۔ (۲) غیرمادی ہو جانا ؛ غائب ہو جانا ۔

Deme : (n) [Gr."demos".] (۱) (قدیم یونانی تاریخ) اٹیکا کا قصبہ ؛ (جدید یونان) بلدیہ ۔ (۲) (حیاتیات) خلیوں وغیرہ کا غیر ممیز مجموعہ ۔

Demean : (n) [OF."demener".] سلوک کرنا ؛ پیش آنا ؛ برتاؤ کرنا۔

Demear : (v) [De+mean.] کسر شان کرنا ؛ ذلیل کرنا ؛ حقیر کرنا ۔

Demeanour/Demeanor : (n) برتاؤ ؛ سلوک ؛ طور طریق ؛ ڈھنگ ؛ وضع ؛ روش ۔

Demegoric : (a) ['Gr."demegorikos".] خطاب عام سے متعلق ۔

Demele : (n) [F.] مناظرہ ؛ تنازعہ ؛ جھگڑا ۔

Demembration : (n) [med.L."demembrationem".] کسی عضو کو کاٹنا ؛ قطع اعضاء ۔

Demember : (a) [Fr.] (۱) عضو عضو الگ کرنا ؛ بند بند جدا کرنا ۔ (۲) تقسیم کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ بانٹنا ۔

Dement : (n) [F."dement".] عتابت زدہ (شخص) ؛ فاتر العقل (شخص) ۔

Dement : (v) [OF."dementer".] دیوانہ کرنا ؛ پاگل بنانا ؛ مجنوں بنا دینا ۔

Dementate : (v) دیکھو Dement

Dementation : (n) پاگل بنانا ؛ دیوانگی ۔

Demented : (a) دیوانہ ؛ فاتر العقل ؛ پاگل ۔

Dementedness: (n) دیوانگی ؛ فاتر العقلی ۔

Dementi : (n) [F."demanti".] تردید سرکاری ؛ (افواہ وغیرہ کی) باضابطہ تردید ۔

Dementia : (n) [L."dement-".] (۱) (طب) جنون کی ایک قسم ؛ ضعف عقل ؛ خلل دماغ ؛ عتابت ۔ (۲) شیفتگی ۔

Acute dementia : (طب) عتابت حاد ۔

Chronic dementia : (طب) عتابت مزمن ۔

Senile dementia : (طب) عتابت پیری ۔

Toxic dementia : (طب) عتاہت سمتی ۔

Dementia paralytica : (n) عام فالج ۔

Dementia praecox /Dementia precox : (n) عتاہت متبادرہ ۔

Demential : (a) جنون سے متعلق ؛ دیوانہ وار ۔

Demerara : (n) ڈیمیرارا کی بھوری شکر ۔

Demerit : (n) [F."demerite".] (۱) خرابی ؛عیب ؛ نقص؛ خامی ۔ (۲) قصور واری کا نمبر ؛ تقصیر کا نمبر ۔ (۳) (ہندوؤں کے عقیدے کے مطابق) برا کرم یا بدعملی ۔

Demeritorious : (a) نالائق ؛ نا اہل ؛ نا سزا ؛ ناقص ۔

Demerits : (n) (شمار) خامیاں ۔

Demersal : (a) (حیوانیات) زیر آب باش ؛ تہ باش ۔

Demersal egg : (n) ڈوبن انڈے ۔

Demersal organism : (n) ڈوبن عضویہ ۔

Demesmerize : (v) ازالہ تنویم کرنا ۔

Demesne : (n) [OF."demesne".] (۱) (قانون) قبض و دخل ؛ قبضہ مالکانہ ۔ (۲) مقبوضہ جائداد ؛ املاک ؛ ملك ۔ (۳) ملك محروصہ قلم رو ۔ (٤) جائداد ؛ اراضی ۔ (٥) علاقہ ؛ حلقہ ۔

Ancient demesne : قدیم شاہی آراضی ۔

In his demesne as of fee : بطور موروثی آراضی ۔

Royal demesne : شاہی آراضی ؛ صرف خالص ۔

State demesne : سرکاری آراضی ؛ خالصہ ۔

To hold in demesne : بطور لاخراج جائداد کے اپنے قبضہ میں رکھنا ۔

Demesne : (a) قلم رو یا املاك سے متعلق ۔

Demesnial : (a) دیکھو Demesne

Demi : (prefix) سابقہ بہ معنی "آدھا" "نیم" "نصف" "ناقص" "ناتمام" "ادھورا" ۔

Demi-ame : (n) نصف پیسہ ؛ نصف آم (Aam) ۔

Demi-chamfron : (n) (گھوڑے کی) نیم زرہ سر ۔

Demi-cuirass : (n) نیم زرہ ۔

Demi-equitant : (۱) معکوس پیچاں ؛ اندر کی طرف مڑا ہوا یا لپٹا ہوا ۔ (۲) (نباتیات) جس کے پتوں کے کنارے ایك دوسرے پر چڑھے ہوئے ہوں ۔

Demi-lance : (n) [F."demielance".] (۱)نیم نیزہ ۔ (۲) نیم نیزہ سے لیس گھوڑ سوار ۔

Demi-lancer : (n) نیم نیزہ سے لیس گھوڑ سوار ۔

Demi-mentonniere : (n) خود کا بایاں حصہ ۔

Demi-metamorphosis : (n) نیم قلب ماہیت ۔

Demi-mondaine : (n) مشتبہ چال چلن کی عورت ؛ داشتہ ۔

Demi-monde : (n) [Fr.] (۱) مشتبہ چال چلن کی عورتوں کا طبقہ ۔ (۲) مشتبہ چال چلن کےلوگوں کا طبقہ ؛ وہ جگہ جہاں ایسے لوگ رہتے ہیں ۔

Demi-octagonal : (a) نیم ہشت کونیہ ۔

Demi-official : (a) نیم سرکاری (مراسلہ) ۔

Demi-parallel : (n) مختصر یا چھوٹی خندقیں ۔

Demi-pauldron : (n) شانے کی چھوٹی زرہ ۔

Demi-pike : (n) دیکھو Half-pike

Demi-pique : (a) نیم چھجے والی ۔

Demi-pique : (n) نیم چھجے والی زین ۔

Demi-placard/Demi-placate : دیکھو Demi-cuirasss

Demi-rep : (n) [Demi+"rep"for"reputation".] مشتبہ چال چلن کی عورت ۔

Demi-revetment : (n) نیم پشتہ دیوار ۔

Demi-sang : [Fr.] دغلا ۔

Demi-season : (a) [F."Demisaison".] لباس دو فصلہ ۔ درمیانی لباس ۔

Demi-semi : (a) چوتھائی ۔

Demi-semiquaver : (n) (موسیقی) تین آنکڑوں والی علامت ؛ آدھے Semi-quaver کے برابر ۔

Demi-semitone : (n) چوتھائی سُر

Demi-sheath : (n) (حیوانیات) نیم پوشش ۔

Demi-suit : (n) ہلکی زرہ بکتر ۔

Demi-toilet : (n) نیم لباس شام (یا شب) ۔

Demi-tone : (n) دیکھو Semitone

Demi-vambrace : (n) ساتھ کی زرہ ۔

Demi-volte : (n) گھوڑے کی ایک قسم کی مصنوعی چال ۔

Demi-wolf : (n) (حیوانیات) گرسک ۔

Demibastion : (n) نیم برج ۔

Demibath : (n) نیم غسل ۔

Demibrassard/Demigardebras : (n) بازو کا نیم بلا ۔

Demibrigade :(n) پہلی جمہوریہ فرانس کا پیادہ فوج اور توپ خانہ کا دستہ ۔

Demicaponier : (n) خندق کے اوپر کی ایک ساخت ۔

Demicells : (n) ہلالی خلایہ ۔

Demicircle : (n) نیم دائرہ ۔

Demidistance : (n) بیرونی زاویے اور پہلو کا درمیانی فاصلہ۔

Demifacet : (n) (حیوانیات) نیم زخچہ ۔

Demifarthing : (n) سری لنکا کا ایک تانبے کا سکہ جس کی قیمت نصف فاردنگ کے برابر ہوتی ہے ۔

Demigod : (n) (۱) نیم دیوتا ؛ اوتار ۔ (۲) دیوتا کے اوصاف رکھنے والا ۔

Demigorge : (n) نیم گھاٹی (برج کی) ۔

Demijambe : (n) پاؤں کے اگلے حصہ کی زرہ ۔

Demijohn : (n) بڑی بوتل جس کی گردن پتلی ہوتی ہے ۔

Demilune : (n) [F."demie lune".] (۱) نیم قمر ؛ ہلال ۔ (۲) (حیوانیات) ہلالی ۔ (۳) (فوج) ہلالی دیوار ۔

Demilitarization : (n) فوجی انخلاء ۔

Demineralization : (n) جسم کے معدنی مواد کو کھو دینا ۔

Demineralize : (v) (پانی سے) معدنی عناصر کو الگ کرنا ۔

Demirepdom : (n) مشتبہ چال چلن کی عورتوں کا طبقہ ۔

Demise : (n) [Anglo-Fr."demise".] (۱) (قانون) انتقال جائداد؛ ہبہ ۔ (۲) انتقال سلطنت ۔ (۳) موت ؛ وفات ؛ انتقال ؛ رحلت ۔

Demise of the crown : انتقال تاج شاہی ۔

Demise : (v) (۱) (جائدادکو) پٹے یا وصیت کے ذریعہ منتقل کرنا ۔ (۲) سلطنت یا خطاب کو منتقل کرنا ۔ (۳) سلطنت سے دست بردار ہونا ۔

Demiss : (a) [L."demissus".] (نباتیات) چپٹا ؛ خمیدہ ۔

Demissness : (n) خمیدگی ؛ چپٹا پن ۔

Demission (n) [F."demission".] دست برداری ؛ استعفا ۔

Demit : (v) [L."demittere".] نیچے کرنا ؛ نیچے بھیجنا ۔

Demoit : (v) [F."demittere".] استعفا دینا ؛ دست بردار ہونا ؛ چھوڑدینا ۔

Demiurge : (n) [Gr."demiurgos".] (۱) صانع ؛ جہان آفریں ۔ (۲) اہرمن ۔ (۳) یونان کے بعض صوبوں کے مجسٹریٹ ۔

Demiurgic : (a) تخلیقی ۔

Demob : (v) Demobilize کا مخفف ۔

Demobilization : (n) فوجی خدمت سے سبکدوشی ؛ لام برداری ؛ لام شکنی ۔

Demobilize : (v) فوج کو خدمت سے سبکدوش کرنا ؛ لام شکنی کرنا ۔

Democracy : (n) [F."democratic".] (۱) جمہوری سلطنت ؛ جمہوریت ۔ (۲) عوام ؛ جمہور (جو سیاسی حقوق سے محروم ہوں) ۔ (۳) (امریکی سیاسی) ڈیموکریٹک پارٹی کےاصول اور اراکین ۔ (٤)صنعتی جمہوریت ۔

Basic democracy : بنیادی جمہوریت ۔

Controlled democracy : (تاریخ وسیاست) محدود جمہوریت۔

Industrial democracy : بالواسطہ جمہوریت ۔

Democrat : (n) [F."democrate".] (۱) جمہوریت کا حامی ؛ جمہوریت پسند ۔(۲) (امریکا) ڈیموکریٹک پارٹی کا رکن ۔ (۳) ایک ہلکی چار پہیوں والی گاڑی ۔

Democratic : (a) (۱) جمہوری ؛ جمہوریت پسندانہ ۔ (۲) (امریکا) ڈیموکریٹک پارٹی ؛ ڈیموکریٹک پارٹی سے متعلق ۔

Democratic ethics : (n) جمہوری اخلاقیات ۔

Democratic party : (n) حزب جمہوری۔

Democratic planning : (n) (سماجیات) جمہوری منصوبہ بندی۔

Democratic system : (n) نظام جمہوری ۔

Democratical : (a) جمہوری ؛ جمہوری پسندانہ ۔

Democratically : (n) جمہوری طریقے پر ؛ جمہوریت پسندانہ ۔

Democratism : (n) اصول جمہوریت ؛ نظام جمہوریت ۔

Democratization : (n) جمہوری بنانا ۔

Democratize : (v) جمہوری بننا یا بنانا ۔

Democritean : (a) [L."Democriteus"+-an.] یونانی فلسفی ڈیموکریٹس (Democritus) کے فلسفہ سے متعلق ۔

Democritic : (a) دیکھو Democritean

Demode : (a) [Fr.] دیکھو Demoded

Demoded : (a) [F."demode"+-ED.] پرانی وضع کا؛ پرانے طور کا ؛ رواج باہر ؛ خلاف فیشن ۔

Demodex : (n) [Gr."demos+dex".] (حیوانیات) شحم دودہ ۔

Demodex equi : (n) شحم دودہ فرسی ۔

Demodulation : (n) (ریڈیو) ازالہ زیرو بم۔

Demodulator : (n) زیرو بم ربا ۔

Demogorgon : (n) [of.uncertain origin.] (یونانی دیو مالا میں) جہنم کا ایک ہیبت ناک دیوتا ۔

Demographer : (n) مردم نگار ۔

Demographic : (a) مردم نگاری سے متعلق ۔

Demographic study : (n) پیدائش و موت کے اعدادو شمار کا مطالعہ ۔

Demography : (n) [Gr."demos+graphia".] مردم نگاری ؛ پیدائش و موت وغیرہ کے اعداد وشمار ۔

Demoid : (a) [Gr."demoides".] کثیر ؛ فراواں ؛ عمومی ۔

Demoiselle : (n) [mod. F.] (۱) دوشیزہ ؛ لڑکی ۔(۲) سارس افریقہ ۔(۳) سلجا تلک ؛ کابلی مکھی ۔

Demolish : (v) [F."demoliss".] (۱) منہدم کرنا ؛ ڈھانا ؛ مسمار کرنا؛ توڑنا ؛ گرانا ؛ برباد کرنا ؛ تلف کرنا ؛ ملیامیٹ کر دینا ۔ (۲) الٹ دینا ؛ زیرو زبر کر دینا؛ توڑ دینا ؛ پامال کرنا؛ غلط ثابت کرنا؛ دھجیاں اڑادینا۔ (۳) چاٹ جانا؛ کھا جانا ۔

Demolishable : (a) قابل انہدام ؛ ڈھانے کے لائق ۔

Demolisher : (n) منہدم کرنے والا ؛ ڈھانے والا ۔

Demolition : (n) انہدام ؛ مسماری ؛ بربادی ؛ تخریب ۔

Demolition bomb : (n) انہدامی بم۔

Demolitionist : (n) انہدام پسند ؛ تخریب پسند ۔

Demology : (n) علم آبادی ؛ جمہوریات ۔

Demon /Damon : (n) [med.L."daemon".] دیکھو Daemon

She-damon : (اسا طیر) بھتنی ۔

Demoness : (n) (اساطیر) بھتنی ۔

Demonetization : (n) [f. next.] (۱) سکہ کی قیمت کم کرنا ۔ (۲) غیر رائج کرنا (سکہ کو) ۔

Demonetize : (v) [F."demonetiser".] (۱) سکہ کی قیمت کم کرنا ۔(۲) سکوں کو غیررائج کرنا ۔(۳) (دھات) رواج زرکی حیثیت سے بند کردینا ۔

Demoniac : (a) late L."demoniacus".] (۱) آسیب زدہ ؛ بھوت پریت کا ستایا ہوا ۔(۲) آسیب زدگی کا ؛ آسیب کے متعلق ۔(۳) شیطانی ؛ ابلیسی ؛ ابلیسانہ ۔ (٤) بلا کا چست و چالاک ۔

Demoniac : (n) مجنون ؛ آسیب زدہ شخص ۔

Demoniacal : (a) دیکھو Demoniac

Demonian : (a) ابلیسی ؛ شیطانی ۔

Demonic / Demonical : (a) [L."demonicus".] (۱) ابلیسی ؛ شیطانی ۔(۲) بلا کا چست وچالاک ۔

Demonifuge : (n) [L."daemon"+fuge.] بھوت بھگانےکا منتر یا تعویذ ۔

Demonism : (n) ارواح خبیثہ کا عقیدہ ؛ عفریت یا دیو پرستی ۔

Demonist : (n) عفریت پرست ؛ ارواح خبیثہ کا معتقد ۔

Demonization : (n) [f."next".] آسیب یا جن بنادینا ؛ بھوت بنادینا ۔

Demonize : (v) [L."daemonizare".] جن یا آسیب بنا دینا ؛ بھوت بنا دینا ۔

Demono -: [Gr."daemono".] ترکیبی جز بمعنی عفریتی ۔

Demonocracy : (n) عفریتوں کی حکومت ۔

Demonographer : (n) عفریت نگار ۔

Demonography : (n) عفریت نگاری ۔

Demonolater : (n) عفریت پسند ۔

Demonolatry : (n) عفریت پرستی ؛ ارواح خبیثہ کی پرستش ۔

Demonologer/Demonologist : (n) عفریت شناس ۔

Demonologic /Demonological : (a) عفریت شناسی سے متعلق ۔

Demonology : (n) [Gr."daemon+logia".] عفریت شناسی ؛ علم ارواح خبیثہ ؛ آسیبیات ۔

Demonomania : (n) آسیبی ؛ جنون ؛ خباط ۔

Demonopathy : (n) آسیبی ؛ جنون ؛ خباط ۔

Demonophobia : (n) (نفسیات) آسیب ترسی ۔

Demonopolize : (v) اجارہ کا ازالہ کرنا ؛ اجارہ سے ہٹا لینا ۔

Demonry : (n) آسیبی عمل ۔

Demonstrability : (n) صلاحیت اثبات ؛ استدلال پذیری ؛ مشاہدہ پذیری ۔

Demonstrable : (a) قابل اثبات ؛ استدلال پذیر ؛ جو دکھایا جا سکے ؛ مشاہدہ پذیر ۔

Demonstrableness: (n) دیکھو Demonstrability

Demonstrably : (adv.) اثباتاً ؛ استدلال پذیری سے ۔

Demonstrant : (n) مظاہرہ کرنے والا ۔

Demonstrate : (v) [L. "demonstrare".] (۱) (جذبات وغیرہ) اظہار کرنا ۔ (۲) تشریح کرنا ؛ توضیح کرنا ؛ بیان کرنا ؛ بتلانا ؛ مثال سے سمجھانا ۔ (۳) ثابت کرنا ؛ دلیل یابرہان سےثابت کرنا ۔ (٤) کسی چیز کے وجود کی دلیل ہونا یا شہادت دینا۔(٥) فوجی مظاہرہ کرنا۔(٦) (جلسہء عام کے ذریعہ سے) کسی مظاہرہ میں شریک ہونا ؛ مظاہرہ کرنا۔

Demonstration : (n) (۱) اظہار(جذبات وغیرہ کا) ۔(۲) اثبات؛ استد لال ۔ (۳) ثبوت ؛ دلیل ؛ برہان ۔(٤) تعلیم بذریعہ مثال وتجربہ ۔ (٥) فوجی مظاہرہ ؛ نمائشی افواج ۔(٦) مظاہرہ ؛ جلسہ عام میں اظہار رائے ۔ (۷) (تشریح) تشریح ؛ توضیح ۔ (۸) (قانون) ظہور بنائے دعوا ۔(۹) نمائش (کسی بکنے والی چیز کی) ۔

Demonstration farm : (a) (زراعت) نمائشی فارم ۔

Demonstration method : (n) (تحلیل نفسی) مظاہری طریقہ ۔

Demonstrational : (a) مظاہرہ سے متعلق ؛ اثباتی ؛ استدلالی ؛ برہانی ۔

Demonstrationist : (n) مظاہرہ کرنے والا ۔

Demonstrative : (a) (۱) اشارہ کرنے والا ۔(۲) مظہر ؛ ظاہر کرنے والا ۔(۳) اثبات کنندہ ؛ مثبت ؛ اثباتی ؛ ایضاحی ۔(٤) مدلل ؛ مبرہن ؛ قطعی ؛ ثبوت

Descending series : (n) نزولی سلسلہ ؛ گھٹتا سلسلہ ۔

Descendingly : (adv.) اترتے ہوئے ؛ نازل ہوتے ہوئے ۔

Descensive : (a) (۱) متنزل ؛ نازل ہونے والا ۔ (۲) (قوی) قوت کم کرنے والا ۔

Descensus : (n) [L."descensus".] ( طب ) نزول ؛ سقوط ۔

Descent : (n) [F."descente".] (۱) اترنا ؛ نزول ۔ (۲) ڈھال ؛ اتار ۔ (۳) نیچے کو جانے والا راستہ ؛ راہ نشیب ۔ (٤) یورش ؛ اچانك حملہ ؛ دھاوا ۔ (٥) تنزل ؛ زوال ؛ پستی ۔ (٦) نسل ؛ نسب ؛ سلسلہ ۔ (۷) پشت ؛ پیڑھی ۔ (۸) توارث ؛ انتقال ( جائداد وغیرہ کا ) ۔

Agnatic descent : ( سماجیات ) یك جدی نسل ۔

Double descent : ( سماجیات ) ذو نسبی ۔

Matrilineal descent : مادری نسب سے وابستہ ۔

Patrilineal descent : پدری نسب سے وابستہ ۔

Descent of man : ( حیوانیات ) سلالت انسان ۔

Describable : (a) قابل بیان ؛ قابل ذکر ۔

Describe : (v) [L."describere".] (۱) بیان کرنا ؛ ذکر کرنا ۔ (۲) صفت بیان کرنا ؛ توصیف کرنا ؛ قرار دینا ۔ (۳) حرکت کرنا ۔ (٤) تقسیم کرنا ۔ (٦) خاکہ کھینچنا ۔

Describent : (a) شارح ؛ توضیح کرنے والا ۔

Describent : (n) ( ہندسہ ) وہ نقطہ ، خط یا سطح جو اپنی حرکت سے سطح یا مجسم بناتے ہیں ۔

Describer : (n) (۱) بیان کرنے والا ؛ توصیف کرنے والا ۔ (۲) مختلف ریل گاڑیوں کی تفصیلات بتانے کا آلہ ۔

Descrier : (n) دیکھنے والا ۔

Descript : (n) [ L."descriptus"] کندہ ؛ کھدا ہوا ؛ تقسیم کیا ہوا ؛ بیان کیا ہوا ۔

Description : (n) (۱) بیان ؛ ذکر ؛ وصف ؛ کیفیت ؛ تعریف ؛ صراحت ۔ (۲) قسم ؛ نوع ۔ (۳) ( ہندسہ ) شکل بنانا ۔

Ambiguous description : ( فلسفہ ) مبہم بیان ۔

Definit description : متعین بیان ۔

Indirect description : بالواسطہ بیان ۔

Descriptive : (a) (۱) بیانی ؛ توصیفی ۔ (۲) مناظر قدرت وغیرہ بیان کرنے کا شائق ( مصنف ) ۔ (۳) زبان کی ساخت کے بیان سے متعلق ۔

Descriptive anatomy : (n) توضیحی تشریح ۔

Descriptive astronomy : (n) بیانیہ ہیئت ۔

Descriptive language : (n) بیانیہ زبان ۔

Descriptive role : (n) فرد تفصیل ؛ حلیہ ۔

Descriptive Science : (n) بیانیہ سائنس ۔

Descriptive sheet : (n) فرد تعارف ۔

Descriptive theory : (n) بیانی نظریہ ۔

Descriptively : (adv.) بیان کے طور پر ؛ تشریحاً ۔

Descriptiveness : (n) وضاحت ؛ صراحت ۔

Descriptivism : (n) (۱) اخلاقیات کا وہ نظریہ جس کے مطابق صرف تجرباتی بیانات معنی خیز ہوتےہیں ۔ (۲) بیانیہ لسانیات کے طریقوں کی حمایت یا استعمال ۔

Descriptum : (n) ( فلسفہ ) بیان کی ہوئی چیز ۔

Descrive : (v) ( اسکاٹستان ) Describe

Descry : (v) [OF."descrivre".] دیکھ لینا ؛ سمجھ جانا ؛ معلوم کر لینا ؛ دریافت کر لینا ؛ انکشاف کرنا ۔

Desecrate : (v) [L."desecrare".] (۱) بے حرمتی کرنا ؛ ہتك حرمت کرنا ؛ بے ادبی کرنا ؛ پلید کرنا ؛ نجس کرنا ۔ (۲) برے مقصد کے لئے وقف کرنا ۔ (۳) مقدس سلسلہ سے خارج کرنا ۔

Desecrater / -or : (n) بے حرمت کرنے والا ۔

Desecration : (n) بے حرمتی ؛ بے ادبی ۔

Desecrative : (a) بے حرمت کرنے والا ؛ بے ادب بنانے والا ۔

Desegmentation : (n) (حیوانیات) دو یا زیادہ بندوں کو ملانا ۔

Desegmented : (a) ملا ہوا ۔

Desegregate : (v) افتراق کو دور کرنا ۔

Desensitization : (n) (۱) ( طب ) حسیت ربائی ۔ (۲) ( فوٹو گرافی ) نا حساس سازی ۔

Desensitize : (v) (۱) بے حس بنانا ؛ حسیت ربائی کرنا ۔ (۲) نا حساس بنانا ۔

Desert : (n) [OF."deserte".] سزاوار ؛ مستوجب ؛ مستحق ؛ فضیلت ۔

Desert : (n) [OF."desert".] (۱) بیابان ؛ ریگستان ؛ صحرا ؛ بنجر ؛ دشت ؛ ویرانہ ۔ (۲) ( مجازاً ) خشک ( مضمون ) ۔

Cold desert : ( جغرافیہ ) سرد صحرا ۔

Hot desert : ( جغرافیہ ) گرم صحرا ۔

Sand desert : ( جغرافیہ ) ریگستان ۔

Stone desert : صخرستان ؛ دشت ۔

Desert : (a) (۱) غیر آباد ؛ ویران ؛ اجاڑ ؛ سونا ؛ بنجر ؛ غیر مزروعہ ؛ ریگستان ۔ (۲) (مجازاً) خشک ۔

Desert : (v) (۱) چھوڑنا ؛ ترک کر دینا ۔ (۲) (سکونت) ترک کر دینا ۔ (۳) ساتھ چھوڑنا ؛ بے وفائی سے چھوڑ دینا ؛ منہ موڑنا ۔ (٤) دغا دینا ؛ غائب ہو جانا ۔ (٥) (فوجی یا بحری نوکری ) چھوڑ کر بھاگ جانا ۔

Desert armour : (n) سنگریزوں اور صخروں کا انبار ( ریگستان میں ) ۔

Desert chough : (n) صحرائی زاغ ۔

Desert climate : (n) ( جغرافیہ ) ریگستانی آب و ہَوا ۔

Desert falcon : (n) صحرائی باز ۔

Desert fever / Desert rheumatism : (n) صحرائی بخار ۔

Desert fox : (n) صحرائی لومڑی ۔

Desert gum : سفیدہ ( Eucalyptus ) کے قسم کے درختوں کی نوع ۔

Desert pavement : (n) صحرائی فرش ۔

Desert ship : (n) اونٹ ؛ شتر ۔

Desert snake : (n) صحرائی سانپ ۔

Desert varnish /-polish : (n) صحرائی وارنش ۔

Desert vegetation : (n) ریگستانی نباتات ۔

Desertedness : (n) ویرانی ۔

Deserted sight : (n) ( جغرافیہ ) ویرانی جگہ ۔

Deserter : (n) بھگوڑا ؛ فراری ؛ ساتھ چھوڑنے والا ۔

Desertic : (a) مانند صحرا ۔

Deserticolous : (a) صحرا باش ۔

Desertion : (n) [F."desertion".] (۱) رو گردانی ؛ بے وفائی ؛ فرار ؛ ساتھ چھوڑ دینا ۔ (۲) (فوج) ترک خدمت ؛ فرار ۔ (۳) ویرانی ۔

Desertless : (a) نا لائق ؛ نا اہل ۔

Desertloess : (n) ( جغرافیہ ) صحرائی غباری تودہ ؛ زردی مائل ؛ چکنی مٹی کی تہ جو دریا وغیرہ کی وادی میں جم جاتی ہے ۔

Desertness : (n) ویرانی ۔

Desertscape : (n) صحرائی منظر ؛ صحرائی منظر کی تصویر ۔

Desertworthy : (n) ریگستان میں کام کرنے کے لائق ۔

Deserve : (v) [OF."deservir".] مستحق ہونا ؛ مستوجب ہونا ؛ سزاوار ہونا ۔

Deserved : (a) سزاوار ؛ استحقاقی ؛ حاصل ہوا ۔

Deservedly : (adv.) استحقاق کے ساتھ ؛ استحقاق کے مطابق ؛ واجبی طور پر ؛ انصاف سے ۔

Deservedness : (n) مستحق ہونا ؛ سزاواریت ۔

Deserver : (n) سزاوار ؛ مستحق ۔

Deserving : (a & n) (۱) سزاوار ؛ قابل تعریف ؛ حق دار ؛ مستحق ۔ (۲) مستوجب ؛ سزاوار ( تعریف یا ملازمت وغیرہ کا ) ۔

Deservingly : (adv.) استحقاقاً ؛ مستحق ہو کر ۔

Desex : (v) (۱) آختہ کرنا ؛ اخصا کرنا ۔ (۲) جنسی کشش کو کم کرنا ۔

Desexualization : (n) آختہ گری ؛ اخصا ۔

Desexualize : (v) (۱) جنسیت رہائی کرنا ؛ ازالہء جنسیت کرنا ۔ (۲) ( تجارت ) جنسیت کو موڑ دینا ؛ جنسیت کو منحرف کرنا ۔

Deshabille : نا مکمل یا نا کافی لباس پہنے ہوئے ہونا ؛ ڈھیلا ڈھالا لباس جو خلوت میں یا سوتے وقت پہنا جائے ۔

Desiccant : (a) خشکندہ ؛ مجفف ۔

Desiccant : (n) خشکندہ عامل ۔

Desiccate : (v) [L."desiccat".] (۱) سکھانا ؛ خشک کرنا؛ خشک ہونا ؛ رطوبت دور کرنا ۔ (۲) قوت حیات کو خشک کرنا ۔ (۳) خود روی اور دوسری دلچسپ خصوصیتوں سے محروم کرنا ۔ (٤) ( مجازاً ) خشک طبع ہونا ۔

Desiccate : (a) سوکھا ہوا ؛ خشک ۔

Desiccation : (n) (۱) خشک کرنا ؛ نمی دور کرنا ؛ تجفیف ؛ خشکاؤ ۔ (۲) قوت حیات کی کمی ۔

Desiccative : (a) خشکندہ ۔

Desiccative : (n) دیکھو Desiccant

Desiccator : (n) خشک کن ( آلہ ) ؛ مجاف ۔

Desiccator dish : (n) ( کیمیا ) خشک کن رکابی ۔

Desiccatory : (a) دیکھو Desiccative

Desiderate : (v) [L."desiderare".] ضرورت رکھنا ؛ چاہنا ؛ کمی محسوس کرنا ۔

Desideration : (n) (۱) تمنائی ۔ (۲) ( نحو ) تمنائی ( فعل ) ۔

Desiderative : (n) صیغہ تمنائی ؛ فعل تمنائی ۔

Desideratum : (n)[ L.] ضرورت ؛ حاجت ؛ احتیاج ؛ جس چیز کی کمی ہو ؛ مطلوب ؛ آرزو ۔

Desiderium : (n) [L."desiderare".] تمنا ؛ آرزو ؛ احساس کی کمی ؛ غم ۔

Desight : (n) خار چشم ؛ بد نما شے ۔

Design : (n) [ F."dessein"] (۱) تدبیر ؛ تجویز ؛ منصوبہ ۔ (۲) حملے کا منصوبہ ۔ (۳) ارادہ ؛ قصد ؛ عمد ۔ (٤) مقصد ؛ غرض ؛ غایت ۔ (٥) نظم ؛ ترتیب ؛ علت و معلول کی مطابقت ۔ (٦) نقشہ ؛ خاکہ ؛ نمونہ ۔ (۷) نقش و نگار ۔ (۸) خاکہ ؛ داغ بیل ؛ ساخت ؛ ترکیب ؛ ڈول ؛ ڈھانچہ ؛ ایجاد ؛ اختراع ۔ (۹) چالاکی ( برے معنوں میں ) ۔

Argument from design : تنظیمی دلیل ۔

Arts of design : فنون دستکاری ۔

By design : ارادتاً ؛ قصداً ؛ عمداً ۔

School of design : مدرسہء فنون دستکاری ۔

Design : (v) [F."designer".] (۱) ( کسی کے لئے ) مخصوص کرنا ۔ (۲) منتخب کرنا ( کسی شخص کو کسی کام کے لئے ) ؛ مخصوص کرنا کسی مقصد کے لئے ۔ (۳) تدبیر کرنا ؛ ایجاد کرنا ؛ منصوبہ باندھنا ۔ (٤) ارادہ کرنا ؛ قصد کرنا ؛ مقصد ہونا۔ (٥) (تصویر کا ) خاکہ بنانا ۔ (٦) (عمارت کا ) نقشہ بنانا ۔ (۷) نقشہ کشی کرنا ۔ (۸) خاکہ بنانا ؛ خاکہ سوچنا ( کسی کتاب وغیرہ کا ) ۔

Design patent : (n) اختراع کی سند ایجاد ۔

Designable : (a) قابل تصویر کشی ؛ قابل تدبیر ۔

Designado : (n) [ Sp.] ہسپانوی امریکی ممالک کے صدر کا منتخب جانشین ۔

Designate : (a) [L."designatus".] معرف ؛ نامزد ۔

Designate : (v) (۱) تخصیص کرنا ؛ صراحت کرنا ؛ معین کرنا ۔ (۲) لقب ہونا ؛ خصوصیت

ہونا ۔ (۳) لقب دینا ؛ موسوم کرنا ۔ (٤) مقرر کرنا ؛ تقرر کرنا ۔ (٥) کسی مقصد کے لئے وقف کرنا ۔ (٦) (منطق) معرف کرنا ۔

Designated value : (n) قدر معرف ۔

Designation : (n) (۱) تقرر ؛ نام ؛ لقب ؛ وصف ؛ خطاب ۔ (۲) منصب ؛ عہدہ ؛ تعارف ۔ (۳) معرفی ۔ (٤) صدفہ کاری کے لئے جگہ مخصوص کرنا اور مخصوص جگہ ۔ (٥) ( منطق ) معرفی نسبت ۔

Designative : (a) معارفہ ۔

Designator : (n) (۱) معرف ۔ (۲) تقرر کرنے والا ۔

Designatory : (a) دیکھو Designative

Designatum : (n) [ L.] معارفہ ۔

Designed : (a) بنایا ہوا ؛ متعین کیا ہوا ؛ ارادی ؛ بالقصد ۔

Designedly : (adv.) ارادتاً ؛ قصداً ؛ عمداً ۔

Designee : (n) نامزد ۔

Designer : (n) (۱) مخصوص کرنے والا ؛ موجد ؛ تدبیر کرنے والا ؛ خاکہ تیار کرنے والا ۔ (۲) نقشہ کش ؛ مشینوں کا نقشہ تیار کرنے والا ؛ نمونہ ساز – (۳) سازشی ۔

Designful : (a) ارادی ۔

Designfulness : (n) ارادیت ؛ مقصدیت ۔

Designing : (n) نمونہ سازی ؛ نقشہ کشی ؛ خاکہ کشی ۔

Designing : (a) (۱) تدبیر کرنے والا ۔ (۲) چالاک ؛ عیار ؛ فریبی ؛ سازشی ؛ حیلہ گر ۔

Designingly : (adv.) عیاری سے ؛ چالاکی سے ۔

Designless : (a) بے نقشہ ؛ بے خاکہ ۔

Designlessly : (adv.) بے نقشہ کے ۔

Desiliconize : (v) سلیکون کا ازالہ کرنا ۔

Desilt : (v) ( پانی سے ) گاد کا ازالہ کرنا ۔

Desilver : (v) چاندی کا ازالہ کرنا ۔

Desilverization : (n) ازالۂ چاندی ۔

Desilverize : (v) چاندی کا ازالہ کرنا ؛ چاندی نکال دینا ۔

Desinence : (n) [F."desinence".] (۱) پایاں ؛ خاتمہ ؛ اختتام ۔ (۲) ( قواعد ) لاحقہ ۔

Desinential : (a) اختتامی ۔

Desipience /Desipiency : (n) خفیف الحرکاتی ؛ نادانی ؛ سادہ لوحی ؛ بے وقوفی ؛ حماقت ۔

Desipient : (a) سادہ لوح ؛ بے وقوف ؛ نادان ؛ احمق ۔

Desirability : (n) دل پسندی ؛ مرغوبیت ؛ پسندیدہ ہونا ۔

Desirable : (a) دل پسند ؛ مرغوب ؛ خاطر خواہ ؛ پسندیدہ ؛ اچھا ؛ مطلوب ۔

Desirableness : (n) دیکھو Desirability

Desirably : (adv.) دل پسند طور پر ؛ مرغوب طریقے سے ۔

Desire : (n) [OF."desir".] (۱) حسرت ؛ خواہش ؛ آرزو ؛ تمنا ؛ شوق ؛ رغبت ۔ (۲) درخواست ؛ التجا ؛ التماس ؛ استدعا ۔ (۳) مرغوب شے ؛ مطلوب ۔ (٤) ہوس ۔

Repressed desire : ( نفسیات ) دبی ہوئی خواہش ؛ مسدود خواہش ۔

Desire : (v) [OF."desirer".] (۱) چاہنا ؛ آرزو کرنا ؛ خواہش کرنا ؛ تمنا کرنا ۔ (۲) (خواہش) محسوس کرنا ۔ (۳) مانگنا ؛ سوال کرنا ؛ طلب کرنا ۔ چاہنا ۔ (٤) التجا کرنا ؛ درخواست کرنا ؛ التماس کرنا ؛ استدعا کرنا ؛ حکم دینا ؛ خواہش ظاہر کرنا ۔

Desired : (a) مطلوبہ ۔

Desiredly : (adv.) مطلوبہ شے کی طرح ۔

Desiredness : (n) مطلوب ہونا ۔

Desireless : (a) بے خواہش ؛ بے تمنا ؛ بے ارزو ۔

Desiringly : (adv.) خواہش کرتے ہوئے ؛ ملتجیانہ ؛ تمنا کے طور پر ۔

Desirous : (a) [OF."desireus".] خواہاں ؛ آرزو مند ؛ طلبگار؛ خواستگار ؛ شائق ؛ طالب ؛ حوصلہ مند ۔

Desirously : (adv.) آرزو مندی سے ؛ اشتیاق کے ساتھ ؛ متمنی ہو کر ۔

Desist : (v) [OF."desister".] باز رہنا ؛ دست بردار ہونا ؛ ترک کرنا ۔

Desistance /-ence : (n) باز آنا ؛ دست برداری ؛ ترک کرنا ؛ اختتام ۔

Desition : (n) [L."desinere".] خاتمہ ؛ موت ؛ انجام ۔

Desk : (n) [ME."deske".] (۱) ڈھلواں میز ؛ لکھنے کی میز ؛ ڈسک ۔ (۲) ( مجازاً ) عہدہ ؛ منصب ؛ دفتری کام ۔

Desk bound : (a) مقید دفتر ۔

Desk cloth : (n) میز پوش ۔

Desk knife : (n) چھوٹا چاقو ۔

Desk man : (n) (۱) دفتری افسر ۔ (۲) خبر نگار ۔

Desk work : (n) دفتری کام ۔

Desma : (n) [ Gr.] (۱) ( حیوانیات ) پٹی ؛ بندھن ۔ (۲) رباط ؛ رابط ۔

Desman : (n) [ F.] مشک چھچھوندر ۔

Desmid : (n) [L."desimdium".] خورد بینی یک خلوی جلبک کی نوع کا ایک پودا ؛ ڈسمڈ ۔

Desmidiaceous : (a) ڈسمڈ نما ۔

Desmidian : (a) ڈسمڈ کا ۔

Desmidian : (n) ڈسمڈ ۔

Desimdiologist : (n) یک خلوی جلبک کا ماہر ۔

Desmidiology : (n) یک خلوی جلبک کا علم ۔

Desmine : (n) [Gr."desme".] ألومینیم ؛ کیلیشیم کا آبدار سلیکٹ ۔

Desmo- : [Gr."desmos".] ترکیبی جزو بمعنی " رشتہ " ؛ " بندھن " ؛ " رباط " ۔

Desmobacteria : (n) حقیقی جراثیم ۔

Desmobrya : (n) سرخس کا ایک مجموعہ ۔

Desmobryoid : (a) سرخس کے ایک مجموعے سے متعلق ؛ سرخس کی طرح ۔

Desmodium : (n) [ L.] ( نباتیات ) چمڑا ۔

Desmodont : (a) ذو ضمام صدفوں کی نوع سے متعلق ۔

Desmodont : (n) ذو ضمام صدف ۔

Desmogen : (n) رباط زا ۔

Desmognathism : (n) تالو اور جبڑے کی ہڈی کی ایک خاص ساخت ۔

Desmognathous : (a) تالو اور جبڑے کی ہڈیوں کی ایک خاص ساخت رکھنے والے ( پرندے ) ۔

Desmography : (n) رباط نگاری ۔

Desmoid : (a) [Gr."desmos".] (۱) رباطی ؛ رباط نما ۔ (۲) ( طب ) رباطیہ ۔

Desmology : (n) (۱) رباطیات ۔ (۲) زخم بندی پر کتاب ۔

Desmopathy : (n) مرض رباط ۔

Desmopelmous : (a) (طیور) مربوط کف پانوں والے (پرند) ۔

Desmostichous : (a) برابر اور رباط نما منقاروں والے خار پشت نما گروپ سے متعلق یا اس جیسا ۔

Desmotomy : (n) تشریح رباط ۔

Desocialisation : (n) غیر سماجی بنانا ۔

Desocialize : (v) غیر سماجی بنانا ؛ غیر سماجیانا ۔

Desoeuvre : (a) [ Fr.] بیکار ۔

Desoeuvrement : (n) بیکاری ۔

Desolate : (a) [L."desolatus".] (۱) اکیلا ؛ تنہا ؛ بے کس ۔ (۲) غیر آباد ۔ (۳) ویران ؛ اجاڑ ؛ شکستہ ؛ برباد شدہ ؛ چٹیل میدان ؛ بنجر ؛ سنسان ۔ (٤) وا ماندہ ؛ مغموم ؛ نا امید ؛ مایوس؛ دل شکستہ ؛ بدقسمت؛ بدنصیب؛ اداس ؛ محزون ۔

Desolate : (v) (۱) غیر آباد کرنا ؛ ویران کرنا ؛ اجاڑنا ۔ (۲) برباد کرنا ؛ تاخت و تاراج کرنا ؛ غارت کرنا ۔ (۳) نا امید یا دل شکستہ کرنا ؛ اداس کرنا ۔ (٤) چھوڑ دینا ؛ ترک کرنا ؛ تنہا چھوڑ دینا ۔

Desolately : (adv.) ویرانی کی حالت میں ؛ نا امیدانہ ؛ اداسی سے ۔

Desolateness : (n) بے کسی ؛ تنہائی ؛ غیر آبادائی ؛ اجاڑ پن ۔

Desolation : (n) (۱) تاخت و تاراج ؛ غارت گری ۔ (۲) ویرانی ؛ بربادی ؛ تنہائی ۔ (۳) کس مپرسی ؛ بے بسی ۔ (٤) اداسی ؛ دل شکستگی ؛ مایوسی ؛ حزن ۔ (۵) ویرانہ ۔

Desolator /-er : (n) اجاڑنے والا ؛ ویران کرنے والا ؛ تباہ کن ؛ غارت گر ۔

Desonation : (n) غیر اوتاری بنانا ۔

Desophistication : (n) تصنع دور کرنا ؛ ازالہء تصنع ۔

Desophisticate : (v) تصنع دور کرنا ۔

Desorption : (n) جذب ربائی ۔

Desoxalic : (a) [F."desoxalique".] آکزیلک ( Oxalic ) ترشہ کی ناتکسید سے بنا ہوا ۔

Desoxalate : (n) Desoxalic ترشہ کا نمک ۔

Desoxy- : (prefix) بے آکسیجن ؛ بغیر آکسیجن ۔

Despair : (n) [ME."despeire".] (۱) یاس ؛ نا امیدی ؛ قنوط ؛ مایوسی ؛ نراس ۔ (۲) مایوس کن چیز ؛ وجہ یاس ۔

Despair : (v) [OF."desperer".] نا امید ہونا ؛ مایوس ہونا ؛ امید چھوڑ بیٹھنا ؛ ہمت ہار بیٹھنا ۔

Despairer : (n) نا امید یا مایوس کرنے والا ۔

Despairful : (a) نا امید ؛ مایوس ۔

Despairingly : (adv.) نا امیدی سے ؛ مایوسی سے؛ مایوسانہ؛ نا امیدانہ ۔

Despatch : (۱) بھیجنا ؛ روانہ کرنا ۔ (۲) کام تمام کرنا ؛ قتل کرنا ؛ ختم کرنا ۔ (۳) (کام) جھٹ پٹ کرالینا ؛ طے کرنا ؛ انجام دینا ؛ نبٹانا ۔ (٤) (کھانا) جلدی جلدی کھا لینا ۔ (۵) جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا ۔

Despecification : (n) ازالہء خصوصیت ۔

Despectant : (a) ( نقابت ) نیچے دیکھتے ہوئے ۔

Despence : (۱) تقسیم کرنا ؛ بانٹنا ۔ (۲) دینا (اصطباغ وغیرہ) ۔ (۳) نسخے کے مطابق دوا دینا ؛ (دوا) تیار کرنا یا دینا ۔ (٤) براءت نامہ عطا کرنا ؛ معافی نامہ دینا ۔ (۵) (کلیسا) قانون سے مستثنی کرنا ؛ فرض سے سبکدوش کرنا ۔

Desperado : (n) [Sp.] (۱) مایوس ؛ نا امید ۔ (۲) شہدا ؛ غنڈا ؛ بد معاش ۔

Desperate : (a) [L."desperatus".] (۱) قطعاً مایوس کن ؛ امید شکن ؛ نازک ؛ خطرناک ؛ سراسر نا قابل عمل ۔ (۲) منچلا ؛ بیباک ؛ بے دھڑک ؛ بے جگر ؛ شورہ پشت ؛ بے لگام ؛ جان پر کھیل جانے والا ۔

Desperate : (adv.) نا امیدانہ ؛ مایوسانہ ؛ بے جبری سے ؛ شورہ پشتی سے ؛ جان توڑ کر ؛ بے تحاشہ ۔

Desperately : (adv.) دیکھو Desperate

Desperateness : (n) قطع امید ؛ قطعی مایوسی ؛ شورہ پشتی ؛ بے جگری ۔

Desperation : (n) بیباکی ؛ قطع امید ؛ شورہ پشتی ؛ بے جگری ؛ نا امیدی ۔

Despicability : (n) ذلالت ؛ سفلہ پن ؛ فرومائیگی ۔

Despicable : (a) [L."despicabilis".] ذلیل ؛ حقیر ؛ کمینہ ؛ سفلہ ؛ فرومایہ ؛ قابل حقارت ۔

Despicableness : (n) دیکھو Despicability

Despicably : (adv.) کمینہ پن سے ؛ سفلہ پن ؛ قابل حقارت طور پر ۔

Despiritualization : (n) روحانیت سے محرومی ۔

Despiritualize : (v) روحانیت سے محروم کرنا ۔

Despisable : (a) دیکھو Despicable

Despisal : (n) نفرت ؛ حقارت ۔

Despise : (v) [L."despicere".] حقیر جاننا ؛ ذلیل سمجھنا ؛ حقارت کرنا ۔

Despiser : (n) نفرت کرنے والا ؛ حقارت کرنے والا ؛ ذلیل سمجھنے والا ۔

Despisingly : (adv.) نفرت کرتے ہوئے؛ ذلیل سمجھتےہوئے۔

Despite : (n) [ME."despit".] (۱) ظلم ؛ ستم ؛ توہین ؛ تحقیر ؛ حقارت آمیز عمل ۔ (۲) بغض ؛ عداوت ؛ کینہ ؛ ضد ؛ بیر ؛ عناد ۔

In spite of : مخالفت کے باوجود ؛ باوجودیکہ ۔

In his / her / one's despite : علی الرغم ؛ باوجود ؛ باوجودیکہ ۔

Despite : (v) حقیر سمجھنا ؛ صدمہ پہنچانا ؛ تکلیف دینا ۔

Despite : (prep.) باوجودیکہ ۔

Despiteful : (a) بغض رکھنے والا ؛ کینہ پرور ؛ بیری ؛ بے رحم ۔

Despitefully : (adv.) معاندانہ ؛ کینہ پروری سے؛ بغض سے ۔

Despitefulness : (n) کینہ پروری ؛ عناد ؛ بغض ؛ بے رحمی ۔

Despiteous : (a) کینہ پرور ؛ بے رحم ؛ بیری ؛ بغض رکھنے والا ۔

Despoil : (n) [OF."despoille".] غارت گری ؛ لوٹ ؛ محرومی ۔

Despoil : (v) [OF."despuillier".] لوٹنا ؛ چھین لینا ؛ محروم کر نا ۔

Despoiler : (n) لٹیرا ؛ غارت گر ؛ لوٹنے والا ؛ چھیننے والا ۔

Despoilment : (n) دیکھو Despoliation

Despoliation : (n) [L."despoliationem".] لوٹ ؛ غارتگری ؛ دست برد ؛ تاراج ۔

Despond : (v) مایوس ہونا ؛ ہمت ہارنا ؛ نراس ہونا ؛ نا امید ہونا ؛ دل شکستہ ہونا ۔

Despond : (n) دیکھو Despondency

Despondence : (n) دیکھو Despondency

Despondency : (n) مایوسی ؛ نراس ؛ نا امید ؛ دل شکستگی ؛ یاس ۔

Despondent : (a) [L."despondentem".] مایوس ؛ نا امید ؛ افسردہ ؛ شکستہ ۔

Despondently : (adv.) مایوسانہ ؛ نا امیدی یا شکستہ دلی سے ۔

Despondingly : (adv.) دیکھو Despondently

Despot : (n) [Gr."despotes".] (۱) (تاریخ) بادشاہ ؛ شہنشاہ ۔ (۲) مطلق العنان فرماں روا ؛ مستبد حکمراں ۔ (۳) ظالم ؛ جابر ۔

Despotat /-ate : (n) مملکت ؛ بادشاہت ۔

Despotic /-al : (a) ظالمانہ ؛ جابرانہ ؛ مطلق العنان ؛ مستبدانہ ؛ استبدادی ۔

Despotically : (adv.) مستبدانہ ؛ مطلق العنانی سے؛ ظالمانہ؛ جابرانہ ۔

Despotism : (n) (۱) مطلق العنانی ؛ استبدادیت ؛ استبدادی حکومت یا سلطنت ۔ (۲) خود مختار ؛ حکومت ؛ شخصی سلطنت ؛ حکومت مستبدہ ۔

Despotist : (n) حامیء استبداد ؛ استبداد پسند ۔

Despotize : (v) مطلق العنانی کرنا ؛ حامیء استبداد ہونا ۔

Despraise : دیکھو Dispraise

Despread : دیکھو Dispread

Desprize : دیکھو Disprize

Despumate : (v) [L."despumare".] (۱) ازالہء کف کرنا ؛ جھاگ ہٹانا ۔ (۲) کف پھینکنا ؛ صاف ہونا۔

Despumated : (a) صاف کیا ہوا ۔

Despumation : (n) ازالہء کف ؛ جھاگ ربائی ؛ تصفیہ ۔

Desquamate : (v) [L."desquamare".] فلس نکالنا ؛ تقشیر کرنا ؛ کھرے اتارنا ۔

Desquamation : (n) ( نباتیات و حیوانیات ) کھپرے اتارنا یا اترنا ؛ تقشیر ؛ تقشر ۔

Desquamative : (a) (طب) تقشری ؛ کھپرے اتارنے سے متعلق ۔

Desquamatory : (a) تقشری ۔

Desquamatory : (n) ( جراحی ) تقشری منشار ( چھوٹا آرا ) ۔

Dessert : (n) [F."dessert".] پھل ، مٹھائی وغیرہ جسے کھانے کے بعد کھائیں ؛ متفکہات ۔

Dessert spoon : (n) درمیانی چمچہ ۔

Dessiatine /Desyatin : (n) [Russ."desyatina".] زمین کی روسی ناپ جو تقریباً ڈھائی ایکڑ کے برابر ہوتی ہے ۔

Dessous : (n) [ Fr.] زیر پوش ؛ زیر جامہ ۔

Dessous : (a) پیچھے ؛ ( بیلے رقص میں ) ایک پاؤں کا دوسرے پاؤں سے پیچھے رکھنا ۔

Dessus : (a) [ Fr.] آگے (رقص میں ایک پاؤں کو دوسرے کے پیچھے رکھنے کو کہتے ہیں ) ۔

Destabilize : (v) تغیر پذیر بنانا ؛ غیر مستحکم بنانا ؛ غیر متوازن بنانا ۔

Destain : (v) منتخب طور پر دھبے کو ہٹانا ( خورد بینی مطالعہ کے لئے ) ۔

Desterilize : (v) ( سونے کو ) چالو کرنا ۔

Destination : (n) [L."destinationem".] (۱) منزل مقصود ؛ مقصود ؛ مقصد ؛ منزل ۔ (۲) وارثوں کے سلسلے کا تعین ۔

Destination of goods : مال کی منزل ۔

Destine : (v) [F."destiner".] مقرر کرنا ؛ معمور کرنا ؛ مقدر کرنا ؛ وقف کرنا ؛ مخصوص کرنا ؛ متعین کرنا ۔

Destined : (a) مقدر ؛ مقصود ۔

To be destined : معمور کیا جانا ؛ تقدیر یا مقدر میں ہونا ۔

Destinism : (n) عقیدۂ قضا و قدر ۔

Destinist : (n) قضا و قدر کا معتقد ۔

Destiny : (n) [OF."destinee".] شدنی امور ؛ تقدیری امور ؛ قسمت کے کھیل ۔ (۲) قسمت ؛ نصیب ؛ نصیبہ ۔ (۳) تقدیر ؛ مقدر ؛ قضائے مبرم ؛ حکم قضا ۔ (٤) (اساطیر) تقدیر کی دیوی ۔

Destitute : (a) [L."destitutus".] (۱) محتاج ؛ مفلس ؛ بے نوا ۔ (۲) محروم ؛ خالی ؛ بے نصیب ۔

Destitute : (n) محتاج ؛ مفلس ؛ محروم ؛ بے چارہ ۔

Destitutely : (adv.) محتاجی سے ؛ مفلسی سے ؛ مفلسانہ ؛ محرومی سے ۔

Destituteness : (n) محتاجی ؛ مفلسی ؛ محرومی ؛ بے نصیبی ؛ بے چارگی ۔

Destitution : (n) [L."destitutionem".] (۱) محتاجی ؛ مفلسی ؛ تہ دستی ؛ بے نوائی ؛ محرومی ؛ فقر ۔ (۲) معزولی ؛ برطرفی ۔

Destour /Destrier : (n) [Pers."destur".] دستور ۔

Destrer /Destrier : (n) [ AF."destrer".] اسپ جنگی ؛ جنگی گھوڑا ۔

Destroy : (v) [ME."destrer".] (۱) مسمار کرنا ؛ گرانا ؛ برباد کرنا ؛ تباہ کرنا ؛ خراب کرنا ؛ منہدم کرنا ؛ اجاڑنا ۔ (۲) اکارت کر دینا ؛ (کسی کام پر) پانی پھیر دینا ؛ بیکار کر دینا ؛ ناکارہ کر دینا ۔ (۳) قتل کرنا ؛ مار ڈالنا ؛ ہلاک کرنا ؛ معدوم کرنا ؛ فنا کرنا ؛ نیست و نابود کرنا ؛ تلف کرنا ؛ ضائع کرنا ۔ (٤) باطل کرنا ؛ زائل کرنا ( شر وغیرہ ) ۔ (٥) برباد ہونا ۔

Destroyable : (a) قابل مسماری؛ قابل بربادی ؛ انہدام پذیر ۔

Destroyer : (n) (۱) تباہ یا مسمار کرنے والا ؛ تباہ کن ۔ (۲) تباہ کن جہاز ۔

Destroyingly : (adv.) تباہ کن طور پر ؛ تباہی کے ساتھ

Destructibility : (n) انہدام پذیر ؛ فنا پذیری ۔

Destructible : (a) قابل بربادی ؛ انہدام پذیر ؛ فنا پذیر ؛ فانی ۔

Destructibleness : (n) دیکھو Destructibility

Destruction : (n) [L."destructionem".] (۱) مسماری ؛ بربادی ؛ تباہی ؛ ویرانی ؛ انہدام ؛ فنا ؛ ایتلاف ؛ تخریب ؛ تضیع ؛ ابطال ۔ (۲) باعث بربادی ؛ باعث ہلاکت ۔

Destructionist : (n) حامیء تخریب ؛ عدمی ۔

Destructive : (a) [L."destructivus"] (۱) برباد کنندہ ؛ تباہ کن ؛ ضائع کرنے والا ؛ باطل کرنے والا ۔ (۲) مہلک ؛ قاتل ۔ (۳) تخریبی ؛ غیر تعمیری ۔ (٤) ( منطق ) منفی ؛ قیاس جس میں نتیجہ کسی ایک قضیہ کی نفی کرتا ہے ۔

Destructive : (n) (۱) مہلک چیز ؛ مخرب شخص ۔ (۲) منحرف شخص ۔

Destructive conflict : (n) تباہ کن تصادم ؛ تخریبی تصادم ۔

Destructive distillation : (n) تخریبی تقطیر یا کشید ۔

Destructively : (adv.) تباہ کن طور پر ؛ مہلک طور پر ؛ تخریبی طریقے سے ۔

Destructiveness : (n) توڑ پھوڑ ؛ تباہی ؛ بربادی ۔

Destructor : (n) [L."destructor".] (۱) تباہ کن ۔ (۲) کوڑاکرکٹ جلانے کا آتشدان ۔

Destrudo : (n) [L."destruere".] خواہش موت ۔

Desublimate : (v) ازالہء تصعید کرنا ۔

Desubstantiate : (v) مادہ سے محروم کرنا ۔

Desudation : (n) [L."desudationem".] ( طب ) افراط پسینہ ۔

Desuetude : (n) [F."desuetude".] عدم رواج ؛ متروک ہونا ۔

Desulphur /Desulphurate /Desulphurize : (v) گندھک کا ازالہ کرنا ؛ گندھک ربائی کرنا ۔

Desulphuration /Desulphurization : (n) ازالہء گندھک ۔

Desulphuret : (v) گندھک مرکبات کو دور کرنا ۔

Desultor : (n) چابک سوار ( جو ایک دوڑتے ہوئے گھوڑے سے دوسرے گھوڑے پر سوار ہو جائے ) ۔

Desultorily : (adv.) بے ترتیب طور پر ؛ غیر مسلسل طریقے سے ۔

Desultoriness : (n) بے ترتیبی ؛ عدم تسلسل ؛ بے نظامی ۔

Desultorious : (a) بے ترتیب ؛ غیر مسلسل ؛ بے ربط ؛ بے نظام ۔

Desultory : (a) دیکھو Desultorious

Desultory memory : (n) ( نفسیات ) متفرقاتی حافظہ ۔

Desynonymization : (n) مترادف الفاظ کے معنی میں تفرقہ کرنے کا عمل ؛ ازالہء مترادف ۔

Desynonymize : (v) (مترادف الفاظ میں) مفہوم کی تفریق کرنا ؛ معنی میں امتیاز کرنا ۔

Detach : (v) [F."detacher".] (۱) علاحدہ کرنا ؛ الگ کرنا ؛ جدا کرنا ۔ (۲) ( فوج بحر ) (جہاز کو) روانہ کرنا ؛ خاص مہم پر پہنچنا ۔ (۳) علاحدہ ہونا ؛ جدا ہونا ۔

Detachability : (n) علاحدگی پذیری ۔

Detachable : (a) علاحدگی پذیر ؛ الگ ہونے کے قابل ؛ فصل پذیر ۔

Detached : (a) جدا ؛ علاحدہ ؛ منفصل ۔

Detached contact : (n) ( برقیات ) منفصل تماس ۔

Detached house : (n) منفصل مکان ؛ وہ مکان جس سے متصل کوئی مکان نہ ہو ۔

Detached mind/-view : (n) بے لوثی ؛ بے تعصبی ؛ غیر جانب داری ۔

Detached service : (n) اپنی تنظیم سے الگ فوجی خدمت ۔

Detachedly : (adv.) علاحدہ کر کے ؛ علاحدہ ہو کر ؛ غیر جانبداری ؛ علاحدہ طریقہ پر ۔

Detachedness : (n) علاحدگی ؛ بے تعلقی ؛ غیر جانب داری ۔

Detachment : (n) [F."detachement".] (۱) علاحدگی ؛ الگ کرنا یا ہونا ؛ انفصال ۔ (۲) فوج یا بیڑے کا وہ حصہ جو علاحدہ مہم پر بھیجا جائے؛ دستہ ۔ (۳) ماحول سے عدم تاثر یا علاحدگی ؛

آزادیٔ رائے ؛ حریت فکر ؛ (خود غرضانہ) بے تعلقی ۔(٤) نو وارستگی ؛ بے نیازی ۔

Detail : (n) [F."detail".] (١) تفصیلی ؛ ہر مد کی علاحدہ تفصیل ۔(٢) مفصل بیان ؛ تفصیلات ۔ (٣) جزیہ ؛ جزیات ۔(٤) تصویر یا عمارت کے تفصیلی نقش و نگار ؛ جزئی تزئین ۔ (٥) (فوج) روزمرہ کے احکام کی تقسیم ؛ چھوٹی مہم ؛ چھوٹا دستہ ۔

In detail : تفصیلی طور پر ۔

Detail : (v) [F."detailler".] (١) تفصیل کرنا ؛ تفصیل بیان کرنا ؛ مفصل بیان کرنا ۔(٢) (فوج) خاص مہم پر روانہ کرنا ۔(٣) جزئی تزئین کرنا ۔(٤) ( دواؤں وغیرہ کی ) تفصیل بیان کرنا ۔(٥) تفصیلی نقش ونگار بنانا ( تصویر یا عمارت وغیرہ میں ) ۔

Detailed : (a) مفصل ؛ تفصیلی ؛ تفصیل وار ؛ مشرح ۔

Detailed analysis : (n) ( کیمیا ) مفصل تجزیہ ۔

Detailed audit : (n) ( تجارت ) تفصیلی محاسبہ ۔

Detailed estimates : ( معاشیات ) تفصیلی تخمینے ۔

Detailed heads : ( معاشیات ) تفصیلی ابواب ۔

Detailedly : (adv.) مفصل طور سے ؛ تفصیلی طور پر ؛ پورا پورا ؛ مکمل طور پر ۔

Detailer : (n) (١) تفصیلی نقش و نگار بنانے والا ۔ (٢) دواؤں کی تفصیل بیان کرنے والا ۔

Detain : (v) [ME."deteine".] (١) روکنا ؛ باز رکھنا ۔ (٢) منتظر رکھنا ؛ بٹھائے رکھنا ؛ انتظار کرانا ۔(٣) حراست میں رکھنا ؛ نظر بند رکھنا ؛ ادا کرنے سے روکے رکھنا ؛ ادائی سے باز رکھنا ۔(٤) توجہ مبذول رکھنا ۔

Detainable : (a) قابل حراست ؛ روکنے کے لائق ۔

Detainee : (n) سیاسی نظر بند ۔

Detainer : (n) روکنے والا ؛ باز رکھنے والا ۔

Detainer : (n) (١) ( قانون ) ( مال کو ) حراست جائز میں رکھنا ؛ قرقی میں رکھنا ۔ (٢) حبس یا حراست ۔(٣) سفینہ ؛ حکم نامۂ حراست ( جس کی رو سے ملزم جو زیر حراست ہے کسی دوسرے الزام میں بدستور حوالات میں رہے ) ۔

Forcible detainer : غاصبانہ اور متشددانہ قبضہ ۔

Detant : دیکھو Detent

Detect : (a) [L."detectus".] دریافت کیا ہوا ؛ انکشاف کیا ہوا ؛ کھلا ہوا ؛ آشکارا ۔

Detect : (v) [L."detectare".] (١) گرفت کرنا ؛ پکڑنا ( غلطی، جرم وغیرہ ) ۔(٢) معلوم کرنا ؛ پتا لگانا ؛ دریافت کرنا ۔(٣) ( لاسلکی ) زیر و بم کا ازالہ کرنا ۔

Detectable /-ible : (a) قابل انکشاف ؛ قابل دریافت ؛ قابل گرفت ۔

Detectaphone : (n) خفیہ طور سے سننے کا ایک آلہ ۔

Detection : (n) (١) انکشاف ؛ پتا لگنا ؛ دریافت ؛ پکڑا جانا یا پکڑنا ؛ گرفت ۔(٢) شناخت ؛ ازالۂ زیر و بم۔

Detective : (a) کاشف ؛ سراغ رساں ۔

Detective : (n) سراغ رساں ؛ جاسوس ؛ خفیہ پولیس ؛ کاشف ۔

Detective story : (n) سراغ رسانی کے قصے ؛ جاسوسی قصے ۔

Detector/-er : (n) (١) سراغ رساں ؛ دریافت کرنے والا ؛ پکڑنے والا ؛ گرفت کرنے والا ۔(٢) (ریڈیو) روشناس ؛ شناسندہ ۔(٣) دریافت کرنے کا آلہ ۔

Detector car : (n) ریل کی لائن کے نقص کو دریافت کرنے کی گاڑی ۔

Detemporize/Detemporalize : (v) غیر زمانی بنانا ۔

Detent : (n) [F."detente".] (١) روک ؛ کتا ؛ عائق ۔(٢) مشین چلانے اور روکنے کا پرزہ ؛ کھٹکا ؛ ( دیوار گھڑی میں ) وہ پرزہ جس سے گھنٹا بجتا ہے ۔

Detente : (n) [Fr.] سلطنتوں کی باہمی کشیدگی رفع ہونا ؛ صفائی ؛ استواریٔ مراسم ۔

Determent : (n) مزاحمت ؛ روک ۔

Determinability : (n) تعین پذیری ؛ فیصلہ پذیری ۔

Determinable : (a) تعین کے قابل ؛ حد بندی کے قابل ؛ فیصلہ پذیر ۔

Determinably : (adv.) تعین پذیری ؛ فیصلہ پذیری ۔

Determinant : (a) فیصلہ کن ؛ قطعی ؛ تعین کرنے والا ۔

Determinant : (n) (۱) فیصلہ کن ؛ قطعی ؛ تعین کرنے والا ؛ حدبندی کرنے والا ؛ مشروط کرنے والا ۔ (۲) (ریاضیات) مقطعہ ؛ (حیاتیات) معین ۔ (۳) سند لینے کیلئے اپنے مقالہ کے موضوع پر بحث کرنیوالا ۔ (٤) (نفسیات) محدد ؛ ( فلسفہ ) سبب تعین ۔

Determinantal : (a) مقطعات سے متعلق ۔

Determinate : (a) محدود ؛ معین ؛ ممیز ؛ (ریاضیات) مقطعہ ؛ قاطع ؛ ( نباتیات ) خوشہ دار ۔

Determinate duty : (n) ( فلسفہ ) معین فریضہ ۔

Determinate inflorescence : (n) محدود ازھار ؛ خوشیء ازھار ۔

Determinate number : (n) کسی خاص اکائی سے متعلق عدد ۔

Determinate problem : (n) ایسا سوال جس کا ایک یا چند حل ہوں ۔

Determinately : (adv.) محدود طور پر ؛ معین طور پر ۔

Determinateness : (n) محدودیت ؛ تعین ۔

Determination : (n) (۱) ( قانون ) حق ملکیت کا ساقط ہو جانا ۔ (۲) مباحثے کا تصفیہ ؛ بحث کا نتیجہ ۔ (۳) تاریخ یا وقت کا تعین ۔ (٤) عدالت کا فیصلہ ؛ سزا کا حکم ۔ (۵) حد بندی ؛ تحدید ؛ تعین حدود ؛ تعریف ۔ (٦) رقم کی صحیح تشخیص ۔ (۷) رجحان ؛ میلان ۔ (۸) مصمم ارادہ ؛ عزم ؛ فیصلہ ۔ (۹) استقلال ؛ ثابت قدمی ۔ (۱۰) تعیین ؛ تعین ۔ (۱۱) تخمین ۔ (۱۲) سند کے لئے مقالہ کے موضوع پر بحث ۔

Determinative : (a) (۱) تعینی ؛ تحدیدی ؛ توصیفی ؛ توضیحی ۔ (۲) سمت معین کرنے والی ۔

Detention : (n) [L."detentionem".] (۱) روک ؛ مزاحمت ؛ روکا جانا ۔ (۲) گرفتاری ؛ حراست ؛ قید ۔ (۳) دیر ؛ توقف ؛ تاخیر (جو مجبوری سے ہو) ۔ (٤) (مدرسے میں) بطور سزا روک لینا یا روکا جانا ؛ باز داشت ۔

House of detention : حوالات ۔

Juvenile detention : ( سماجیات ) نگہ داری عمر ۔

Protective detention : حفاظتی نگہ داشت ۔

Detention charge : (n) ( معاشیات ) تاخیر کی قیمت ۔

Detention home : (n) نگہ داشت خانہ (نو عمر خطا کاروں کے لئے ) ۔

Detention order : (n) حکم حراست ۔

Detenu : (n) [Fr.] نظر بند ( خصوصاً سیاسی ) ۔

Deter : (v) [L."deterrere".] باز رکھنا ؛ مانع ہونا ؛ سد راہ ہونا ۔

Deterge : (v) [L."detergere".] صاف کرنا ؛ دھونا ( خصوصاً بدن سے خراب مادے کو ) ۔

Detergency : (n) صفائی کرنے کی خصوصیت یا خاصیت ۔

Detergent : (a) [L."detergentem".] صاف کرنے والا ؛ مصفی ۔

Detergent : (n) مصفی ۔

Deteriorate : (v) [L."deteriorare".] بگاڑنا ؛ بگڑنا ؛ ابتر یا خراب کرنا یا ہونا ؛ بدتر ہونا ؛ رو بہ تنزل ہونا ؛ زوال پذیر ہونا ۔

Deterioration : (n) بگاڑ ؛ ابتری ؛ خرابی ؛ فساد ؛ تنزل ؛ زوال ؛ انحطاط ؛ خستگی ۔

Deteriorationist : (n) انحطاطی ؛ انحطاط کا حامی ۔

Deteriorative : (a) مخرب ؛ بگاڑنے والا ؛ خراب کرنے والا ؛ ابتر یا بدتر کرنے والا ۔

Deteriorator : (n) مخرب ؛ خراب کرنے والا ؛ بگاڑنے والا ؛ بدتر کرنے والا ۔

Deteriorism : (n) کائناتی انحطاط کا عقیدہ ۔

Determinative : (n) (۱) تعین کنندہ : قاطع ۔ (۲) اسم اشارہ ۔

Determinatively : (adv.) توصیفی طور پر؛ توضیحی طور پر۔

Determine : (v) [OF."determiner".] (قانون) (حق ملکیت) ختم ہو جانا یا کر دینا ۔ (۲) محدود کرنا ؛ معین کرنا ؛ تعریف کرنا ۔ (۳) (تاریخ یا وقت) مقرر کرنا ؛ ٹھہرانا ؛ تعین کرنا ۔ (٤) طے کرنا ؛ فیصلہ کرنا ؛ (جھگڑا) چکانا ؛ نتیجے پر پہنچنا ؛ فیصلہ کرنا ؛ تجویز سنانا ۔ (۵) بنائیے تعین ہونا ۔ (٦) تعین کرنا ؛ تشخیص کرنا ۔ (۷) راہ پر لگانا ؛ مقصد کا تعین کرنا ؛ کسی خاص رخ پر چلانا ۔ (۸) (کسی شخص کو کسی کام پر) آمادہ کرنا ۔ (۹) مصمم ارادہ کرنا ؛ ٹھان لینا ۔ (۱۰) کسی سوال کو حل کرنا اور کسی دعوا کو ثابت کرنا ۔

Determined : (a) (۱) محدود ؛ معین ؛ مقرر ؛ طے شدہ ۔ (۲) مستقل ؛ مصمم ؛ مضبوط ؛ ثابت قدم ؛ اٹل ۔

To be determined : قطعی طور پر حل ہونا ؛ قطعی طور پر فیصلہ کرنا ۔

Determinedly : (adv.) محدود طور پر ؛ ثابت قدمی سے ؛ مضبوطی سے ۔

Determinedness : (n) محدودیت ؛ ثابت قدمی ؛ استقلال ۔

Determiner : (n) محدود کرنے والا ؛ معین کرنے والا ؛ مصمم ارادہ کرنے والا ؛ تعین کرنے والا ۔

Determiner : (n) [F.] آخری فیصلہ ۔

Determining : (a) تعینی ؛ فیصلہ کن ۔

Determining authority : (n) فیصلہ کن اختیار ۔

Determining tendencies : (n) تعینی میلانات ۔

Determinism : (n) جبریت ؛ عقیدۂ جبر (یہ عقیدہ کہ انسان فاعل مختار نہیں بلکہ اس کا ارادہ خارجی قوتوں کا پابند ہے) ۔

Economic determinism : معاشی جبریت ۔

Social determinism : عمرانی یا سماجی جبریت ۔

Determinist : (n) جبری ؛ معتقد جبریت ؛ عقیدۂ جبری کا پیرو ۔

Deterministic : (a) جبری ؛ تعیینی ؛ عقیدۂ جبری سے متعلق ۔

Deterrence : (n) مزاحمت ؛ روک ؛ ممانعت ؛ تسدید ۔

Social deterrence : سماجی روک ؛ سماجی ممانعت ۔

Deterrent : (a) باز رکھنے والا ؛ مانع ؛ سد راہ ۔

Deterrent : (n) باز رکھنے والا ؛ مانع ۔

Detersion : (n) [F.] صاف کرنا (زخم کا) ؛ تطہیر ۔

Detersive : (a) [F."detersif".] صاف کرنے والا ؛ مصفی ؛ (طب) مطہر ؛ مسہل ۔

Detersive : (n) مصفی ؛ صاف کرنے والا ؛ مسہل ۔

Detersively : (adv.) بطور مصفی ۔

Detersiveness : (n) تطہیریت ۔

Detest : (v) [F."detester".] شدید نفرت کرنا ؛ بے حد نفرت کرنا ۔

Detestable : (a) قابل نفرت ؛ قابل تنفر ۔

Detestableness : (n) نفرت انگیزی ؛ قابل تنفر ہونا ۔

Detestably : (adv.) قابل نفرت طریقے سے ؛ نفرت انگیز طور سے ۔

Detestation : (n) [L."detestationem".] (۱) بے حد نفرت ؛ شدید نفرت ؛ تنفر ۔ (۲) قابل تنفر چیز یا شخص ۔

Detester : (n) شدید نفرت کرنے والا ۔

Dethrone : (v) (۱) تخت سے اتارنا ؛ معزول کرنا ۔ (۲) زور توڑنا ۔

Dethronement : (n) (۱) معزولی ؛ تخت سے اتارا جانا ۔ (۲) زور ٹوٹنا ؛ زوال حکومت یا اقتدار ۔

Dethroner : (n) (۱) معزول کرنے والا ؛ تخت سے اتارنے والا ۔ (۲) زور توڑنے والا ۔

Detin : (v) قلعی رہائی کرنا ؛ ٹین نکالنا (کسی چیز سے) ۔

Detinet : (n) [ L.] یہ مقدمہ کہ مدعا علیہ پیسے کی ادائی روکے ہوئے ہے ۔

Detinue : (n) [OF."detenue".] ( قانون ) دوسرے کے مال کو زبردستی یا غیر قانونی طور پر روک رکھنا ۔

Action of detinue : مال کو ناجائز قبضہ سے چھڑانے کی نالش ۔

Writ of detinue : مال کو نا جائز قبضہ سے چھڑانے کا عدالتی حکم ۔

Detonate : (v) [L."detonare".] ( زور سے ) پھٹنا یا پھٹنے کا باعث ہونا : داغنا : دھماکے کے ساتھ اڑانا ۔

Detonating : (a) دھماکو : تڑاقو : مفرقعہ : داغنے والا ۔

Detonating bulb : (n) چھوٹا شیشے کا بلب جو ذرا سی خراش لگنے پر پھٹ جاتا ہے ۔

Detonating fuse : (n) داغنے والا فتیلہ : شتابہ ۔

Detonating gas : (n) ( کیمیا ) تڑاقو گیس : دھماکو گیس ۔

Detonating meteors : (n) شہب مفرقعہ : کرات ناریہ ۔

Detonation : (n) فرقعہ : انفجار : تڑاقا : دھماکا : ( زور سے ) پھٹنا ۔

Detonative : (a) دھماکو : تڑاقو : زور سے پھٹنے والا ۔

Detonator : (n) (۱) نار نمک : تڑاقو : پھٹنے والا مادہ ( بم کا گولہ وغیرہ ) ۔ (۲) ( ریلوے ) دھند سگنل (وہ گولہ جو دھند کےوقت سگنل کے طور پر داغا جاتا ہے ) ۔

Detonsion : (n) [L."detort".] بل رہائی ۔

Detour : (n) [F."detour".] اصل رستے سے ہٹنا : پھیر : چکر : پھیر کا رستہ : چکر کا رستہ ۔

Detoxificate / Detoxify : (v) ازالہء سم کرنا : زہر یا اس کے اثر کو دور کرنا ۔

Detoxification : (n) ازالہء سم : سم رہائی ۔

Detract : (v) [L."detrahere".] (۱) گھٹانا : کم کرنا : نکالنا ۔ (۲) بدنام کرنا : بدگوئی کرنا : قدر گھٹانا : عزت گھٹانا ۔

Detracter : (n) (۱) کم کرنے والا : گھٹانے والا ۔ (۲) بد گو : بدنا کرنے والا ۔

Detractingly : (adv.) (۱) گھٹاتے ہوئے : کم کرتے ہوئے ۔ (۲) بدنام کرتے ہوئے : قدر گھٹاتے ہوئے ۔

Detraction : (n) (۱) کم کرنا : گھٹانا : نکالنا ۔ (۲) بد گوئی ۔

Detractive : (a) (۱) کم کرنے والا: گھٹانے والا ۔ (۲) بدنام کن ۔

Detractiveness : (n) تخفیفیت : بدنامی ۔

Detractor / -er : (n) دیکھو Detracter

Detractory : (a) دیکھو Detractive

Detractress : (n) بدنام کرنے والی : گھٹانے والی : کم کرنے والی ۔

Detrain : (v) ریل سے اتارنا یا اترنا ۔

Detrain : (v) ازالہء تربیت کرنا ۔

Detrainment : (n) ریل سے اترنا یا اتارنا ۔

Detrash : (v) گنے کے پتے اور سرے کو پیلنے سے پہلے چھانٹ دینا ۔

Detriment : (n) [L."detrimentum".] (۱) نقصان : ضرر : مضرت ۔ (۲) ( علم النجوم ) سیارہ ہبوط کی حالت میں ۔ (۳) ( نقابت ) کرہن ۔ (٤) ( جمع ) ایک قسم کی فیس ( بعض کالج اور دوسری سوسائٹیاں اپنے ارکان سے لیتی ہیں ) ۔

Detriment : (v) نقصان پہنچانا : ضرر پہنچانا ۔

Detrimental : (a) نقصان دہ : ضرر رساں : مضرت رساں ۔

Detrimental : (n) ( عامیانہ ) وہ دعوا دار جس کا دعوا اکھرتا ہو ( جیسے چھوٹے بھائی ) ۔

Detrimentally : (adv.) نقصان دہ طور پر : مضرت رسانی سے : ضرر رساں طور پر ۔

Detrital : (a) [f. detritus+-al.] ریزائی ۔

Detrited : (a) (۱) (ارضیات) ریت یا کنکر کی ساخت کا : کنکریلا : ریختہ : ریتیلا ۔ (۲) گھسا ہوا ۔

Detrition : (n) [L."detritus".] ریختگی ؛ رگڑ سے گھس جانا ۔

Detritus : (n) [L."deritus".] فتات ؛ ریخت ؛ چورا ؛ ریزہ ۔

Detritus chamber : (n) فتات خانہ ؛ ریخت گڑھا ۔

Detrivorous : (a) حیوانی فُضلوں کو کھانے والا ۔

Detrop : (a) [F.] ناگوار ؛ بار خاطر ؛ مخل ۔

Detruck : (v) (۱) ٹرک سے اترنا ۔ (۲) ٹرک سے ( فوج وغیرہ کو ) اتارنا ۔

Detrude : (v) [L."detrudere".] (۱) بزور دبانا ۔ (۲) بزور ہٹا دینا ۔

Detruncate : (v) [L."detruncare".] کاٹ کر چھوٹا کرنا ۔

Detruncated : (a) کٹا ہوا ۔

Detruncation : (n) قطع عضو ؛ بریدگی ۔

Detrusion : (n) (۱) بزور دبانا ۔ (۲) ( طب ) اخراج ۔

Detrusor : (n) [L."detrudere".] مثانہ کا عضلہ جس کے سکڑنے سے پیشاب باہر نکلتا ھے ۔

Detrumescence : (n) [L."detumescere".] رفع ورم ؛ ( مجازاً ) رفع شور ۔

Detune : (v) ( ریڈیو کا ) بے سر کرنا ؛ سر بگاڑنا ۔

Detur : (n) [L.] کتابیں جو بطور انعام ہر سال ہارورڈ کالج کے با صلاحیت لڑکوں کو دی جاتی ہیں ۔

Deuce : (n) [F."deus".] (۱) پانسے دوا ؛ تاش کی دگی ۔ (۲) (ٹینس) وہ پوائنٹ جس کے بعد گیم کے دو متواتر پوائنٹ جیتنے ضروری ہیں ۔

Deuce : (n) [Ger."das daus".] (۱) وبال ؛ بلا ؛ مصیبت ؛ شرارت ۔ (۲) شیطان ؛ ابلیس ۔ (۳) بطور فجائیہ اظہار تعجب کے لئےاستعمال ہوتا ھے ۔ (٤) کوئی چیز جس پر نمبر ۲ نشان دہی کرتا ھے ۔

Deuce-ace : (a) پانسے میں دو اور ایک کا یکے بعد دیگرے ہونا ؛ بد قسمتی ۔

Deuce-game : (n) وہ کھیل جس کے جیتنے کے بعد دونوں کھلاڑی برابر ہوتے ہیں ۔

Deuced : (a & adv.) (۱) کمبخت ۔ (۲) بے حد ؛ سخت ۔

Deucedly : (adv.) بے حد ؛ سخت ۔

Deus ex machina : (n) بر وقت غیبی تائید ؛ مداخلت غیبی ؛ لطیفہء غیبی (خاص کر ناول یا ڈرامہ میں) ۔

Deus misereatur : (n) [L.] وہ مناجات جو ان الفاظ سے شروع ہوتی ھے " بارِ الٰہا رحم کر " ۔

Deutencephalic : (a) جنین کے دوسرے دماغی کیسک سے متعلق ۔

Deutenoephalon : (n) جنین کا دوسرا دماغی کیسک ۔

Deuteragonist : (n) [Gr.] ( ڈرامہ ) وہ کیرکٹر جو ہیرو سے دوسرے درجے پر ہو ۔

Deuteranopia : (n) [L.] سبز کوری ۔

Deutero- /Deuter : [Gr."deuteros".] جزو ترکیبی بمعنی " ثانوی " : " دوسرا " ۔

Deutero-Isaiah : (n) [Isaiah.] ثانوی ۔

Deutero Nicene : (a) دوم مجلس نیکائی سے متعلق ۔

Deuterocanonical : (a) ثانوی کلیسائی قانون سے متعلق : بائبل کے ان حصوں سے متعلق جن کی اصلیت پہلے مشتبہ تھی مگر آگے چل کر تسلیم کر لی گئی ۔

Deuterocerebrum : (n) ( حیوانیات ) ثانوی دماغ ۔

Deuterogamist : (n) عقد ثانی کرنے والا یا کرنے والی ؛ دو باجو ۔

Deuterogamy : (n) ( پہلے شوہر یا بیوی کے مرنے کے بعد ) عقد ثانی ۔

Deuterogenesis : (n) ثانوی خصوصیت ۔

Deuterogenic : (a) ثانوی اصل والا ۔

Deuteromesal : (a) ( حشریات ) عشائی بالال کے پروں کے خلیوں سے متعلق ۔

Deuteron : (n) [L.] ثنائیہ ؛ ڈیو ٹیرون ۔

Deuteronomic /-al : (a) توریت کی پانچویں کتاب سے متعلق ۔

Deuteronomist : (n) توریت کی پانچویں کتاب کا مصنف یا مؤلف ۔

Deuteronomy : (n) [L."deuteronomium".] توریت کی پانچویں کتاب ۔

Deuteropathic : (a) مرض ثانوی سے متعلق ۔

Deuteropathy : (n) ثانوی مرض ۔

Deuteroscopy : (n) بصارت ثانی ۔

Deuterostoma : (n) ثانوی نہوض مسام ؛ دہن ثانوی ۔

Deuterostomatous : (a) ثانوی نہوض مسام یا دہن ثانوی سے متعلق ۔

Deuterotoky : نر مادی تولید ۔

Deuterozooid : (n) ثانوی حوین ؛ ثانوی حیوانچہ ۔

Deuto- / Deut : جزو ترکیبی بمعنی " ثانوی " ۔

Deutocerebral : (a) دماغ ثانوی سے متعلق ۔

Deutocerebrum : (n) دماغ ثانی ۔

Deutomala : (n) رخسار ثانی ۔

Deutomalar : (a) رخسار ثانی سے متعلق ۔

Deutomerite : (n) غولیہ حوین اولین کا دوسرا خلیہ ۔

Deutoplasm : (n) مایہء ثانی ؛ زردیء بیضہ ؛ زردہ ۔

Deutoplasmic / Deutoplastic : (a) مایہء ثانی سے متعلق ؛ زردیء بیضہ سے متعلق ۔

Deutoplasmigenous : (a) زردی بیضہ زا ۔

Deutoplasmogen : (a) (وہ مادہ) جو زردیء بیضہ بن جاتا ہے ۔

Deutoscolex : (n) ثانوی دودہ ۔

Deutovum : (n) بیضہ ثانی ۔

Deutoxide : (n) ثانوی آکسائڈ ۔

Deutscha mark : (n) جرمنی سکہ کی اکائی ؛ ڈش مارک ۔

Deutsia : (n) [f.j.Deutz of Amsterdam.] ایک جھاڑی جس کے پھول سفید ہوتے ہیں ۔

Deva : (n) [ Skr.] دیوا ؛ دیوتا ۔

Devolarize : (v) [F."devalariser".] قیمت گھٹانا ۔

Devaluate : (v) قیمت گھٹانا ؛ تخفیف قیمت کرنا ۔

Devaluation : (n) تخفیف قیمت ۔

Devaluation of currency : تخفیف زر ۔

Devalue : (v) (۱) (سکہ کی) قیمت گھٹانا ۔(۲) کم قدری کا باعث ہونا ( شخص یا ادب کا ) ۔

Devanagari : (n) [ Skr.] دیو ناگری ؛ ہندی رسم خط ( کا نام ) ۔

Devance : (v) [F."devancer".] پیش بینی کرنا ؛ سبقت لے جانا ۔

Devaporate : (v) منجمد ہونا یا کرنا ؛ پانی بننا ۔

Devastate : (v) [L."devastare".] برباد کرنا ؛ اجاڑنا ؛ ویران کرنا ؛ لوٹنا ؛ غارت کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ معدوم کرنا ۔

Devastation : (n) (۱) ویرانی ؛ بربادی ؛ لوٹ ؛ غارت ؛ تاراج ۔(۲) وصی یا متولی کے ہاتھوں متوفی کی جائداد کا برباد ہونا ۔

Devastative : (a) مخرب ؛ تباہ کن ؛ برباد کنندہ ؛ اجاڑنے والا ۔

Devastator : (n) برباد کنندہ ؛ اجاڑنے والا ؛ لوٹنے والا ؛ غارت گر ۔

Devastavit : (n) [ L.] (۱) وصی یا متولی کے ہاتھوں متوفی کی جائداد کی بربادی کے خلاف عدالتی حکمنامہ ۔(۲) اس بربادی کے خلاف چارہ جوئی ۔

Devel : (n) [ Origin unkn.] شدید ضرب ۔

Devel : (v) شدید ضرب لگانا ۔

Develler : (n) مکہ باز ۔

Develop : (v) [F."developper".] (۱) منکشف کرنا یا ہونا ؛ کھولنا ؛ افشا کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ قوا سے فعل میں لانا یا آنا ۔(۲) ( فوج ) حملہ

کی ابتدا کرنا ۔ (۳) بڑھنا ؛ بڑھانا ؛ پختگی یا تکمیل کو پہنچنا یا پہنچانا ؛ نشو و نما پانا یا دینا ؛ منظم ہونا یا کرنا۔ (٤) (عکسی تصویر) (فلم وغیرہ کو) خاص کیمیاوی مسالے سے دھونا تا کہ تصویر نظر آئے ؛ آشکارا کرنا ۔ (۵) ترقی کرنا ۔ (٦) شوق ہو جانا ؛ عادت پڑ جانا ؛ بتدریج حاصل کرنا ۔ (۷) ( ریاضی ) حل کرنا ؛ پورا عمل کرنا ۔ (۸) ارتقاپذیر ہونا ۔ (۹) قابل استعمال بنانا ۔

Developable : (a) انکشاف پذیر ؛ قابل تکمیل ؛ ترقی کے قابل ؛ حل پذیر ؛ آشکار پذیر ۔

Developable : (a) خیالی سطح مسطح ۔

Developable surface : (n) نموئی سطح ۔

Developed dye : (n) آشکار رنگ ۔

Developer : (n) انکشاف کرنے والا ؛ ظاہر کرنے والا ؛ تکمیل کرنے والا ؛ ترقی دینے والا ؛ منکشف ؛ آشکار گر ۔

Developing bath : (n) ( فوٹو گرافی ) اجاگر جنتر ۔

Developing nation : (n) ترقی پذیر ممالک ۔

Development : (n) (۱) تدریجی انکشاف یا تفصیل ۔ (۲)بڑھنا ؛ ترقی ؛ نمو ؛ ارتقا ؛ بُروز ۔ (۳)ارتقا ؛ نشو و نما ۔ (٤) تکمیل ؛ پختگی ؛ بالیدگی ۔ (۵) ترقی کا درجہ ۔ (٦) نتیجہ ۔ (۷) منظم تر شکل ؛ مکمل تر صورت ۔ (۸) ( فلم وغیرہ کو ) خاص کیمیاوی مسالے سے دھونا تا کہ تصویر نظر آئے ؛ آشکار گری ۔ (۹) ( ریاضیات ) حل ؛ پورا عمل ۔ (۱۰) ( ہندسہ ) منحنی سطح کو مسطح بنانا ۔ (۱۱) ( منطق ) توسعہ ۔ (۱۲) ( موسیقی ) موضوع نغمہ کی توسیع ۔ (۱۳) ترقی یافتہ قطع زمین ۔

Class develpoment : طبقاتی نشو و نما ۔

Personality development : ( سماجیات ) شخصی نشو و نما ۔

Social development : سماجی ترقی ۔

Development expences : (n) ( تجارت ) ترقیاتی اخراجات ۔

Development method : (n) ( حیاتیات ) بروزی طریقہ ۔

Develpoment theory or hypothesis : (n) نظریہ٭ ارتقا ۔

Developmental : (a) ترقی یا نمو سے متعلق ؛ ارتقا یا نشو و نما سے متعلق ؛ ارتقائی ؛ نموئی ۔

Developmental anatomy : (n) تشریح جنین ؛ جنینی تشریح ۔

Developmental insanity : (n) ( نفسیات ) جنون بالیدگی ۔

Developmental quotient : (n) ( نفسیات) نموئی خارج قسمت ۔

Developmentally : (adv.) ترقی یا نمو کے اعتبار سے ۔

Developmentist / Developmentalist : (n) ارتقائی ۔

Devertebrated : (a) بے قوت برداشت ۔

Devest : (v) [L."deviare".] سلب کرنا ؛ محروم کرنا ۔

Deviate : (v) [L."deviare".] منحرف ہونا ؛ ہٹنا ؛ تجاوز کرنا ؛ شاہراہ چھوڑنا ؛ انحراف کرنا ؛ منحرف کرنا ۔

Deviate : (n) منحرف ۔

Deviation : (n) (۱) انحراف ؛ تجاوز ؛ کج روی ؛ اختلاف ؛ گمراہی ۔ (۲) قطب نما کی سوئی کا انحراف ؛ میل مقناطیسی ۔ (۳) شعاع محوری کا انحراف معمولی حالت سے ۔

Average deviation : ( سماجیات ) اوسط انحراف ۔

Conjugate deviation : ( مرضیات ) مزدوج کجی ۔

Minimum deviation : اقل انحراف؛ کم سے کم انحراف ۔

Standard deviation : معیاری انحراف ۔

Deviation of the compass : میل مقناطیسی ۔

Deviation policy : (n) انحرافی پالیسی ۔

Deviational : (a) انحرافی ( خصوصاً سیاسی پارٹی سے ) ۔

Deviationalism/Deviatinnism : (n) انحرافیت ۔

Deviationalist : (n) منحرف ؛ انحرافیت پسند ۔

Deviative : (a) انحرافی ۔

Deviator : (n) منحرف ۔

Deviatory : (a) انحرافی ۔

Device : (n) [OF."devis".] (۱) ساخت ؛ ترکیب ؛ بناوٹ ؛ وضع ؛ صورت ؛ شکل ۔ (۲) (جمع) خوشی ؛ مرضی ۔ (۳) تدبیر ؛ تجویز ؛ منصوبہ ؛ ترکیب ؛ چال ؛ تمہید ؛ داؤں ۔ (٤) آلہ ؛ ایجاد ؛ صنعت ترکیب ؛ اختراع ۔ (٥) خاکہ ؛ نقشہ ؛ تصویر ؛ شکل ۔ (٦) نشان ؛ (نقابت) مارکہ ؛ سردار یا رئیس کا امتیازی نشان ۔ (۷) کتبہ ۔ (۸) پر تصنع چیز ۔

Deviceful : (a) اختراع پسند ؛ خوش تدبیر ؛ انوکھا ۔

Devicefully : (adv.) خوش تدبیری سے ؛ اختراع پسندی کے ساتھ ۔

Devicefulness : (n) خوش تدبیری ۔

Devil : (n) [OE."deofol".] (۱) شیطان ؛ ابلیس ؛ عزازیل ۔ (۲) بت پرستوں کا دیوتا ۔ (۳) بھوت ؛ پریت ؛ آسیب؛ خناس ۔ (٤) خبیث؛ روح ۔ (٥) بدمعاش؛ ظالم ؛ خونخوار ؛ بد ذات ۔ (٦) شوخ ؛ چالاک ؛ عیار ؛ خود رائے ؛ خودسر ؛ ضدی ؛ ہٹیلا ۔ (۷) بدنصیب ؛ بد قسمت ؛ بد بخت ؛ غریب ؛ دکھیا ۔ (۸) عیبی جانور ؛ شریر جانور ۔ (۹) چھوٹا ( جونیر ) وکیل جو کسی بڑے وکیل کی نگرانی میں سارا محنت کا کام کرتا ہے ۔ (۱۰) کرایہ کا ٹٹو ؛ وہ شخص جو اجرت پر تصنیف و تالیف کا کام کرتا ہے جسے دوسرے اپنے نام سے چھپواتے ہیں ۔ (۱۱) بری عادت یا گناہ جو شیطان کی پیچھے پڑ جائے ؛ بھوت ؛ مانند شیطان کوئی چیز ۔ (۱۲) جنگ جوئی ؛ جرأت ؛ جیوٹ ۔ (۱۳) جانوروں اور پرندوں کی قسمیں ؛ ایک قسم کی آتش بازی ؛ مختلف اوزار کے نام ۔ (۱٤) چٹ پٹا کھانا ؛ مسالےدار کھانا ۔ (۱۵) (انجمن) شیطانک ؛ کتا ۔ (۱٦) (موسم) بگولہ ۔ (۱۷) وہ درز جو جسم جہاز میں ہوتے ہیں ۔ (۱۸) ( کرکٹ کے گیند پھینکنے میں ) طاقت ؛ زور ۔ (۱۹) مطبع کا ہر کارہ ۔ (۲۰) باطل ؛ ناحق ۔

A devil of a : برا ؛ غیر معمولی یا دلچسپ (آدمی) ؛ عجیب (آدمی) ۔

Between the devil and deep sea : نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن ۔

In the devil : کہاں ۔

Like a devil : کمال مستعدی سے ؛ بے حد جوش و خروش سے ۔

Printer's devil : مطبع کا ہرکارہ ۔

Sea devil : دیکھو Devil fish

Tasmanian devil : تسمانیہ کا ایک گوشت خوار کیسہ دار جانور ۔

Talk of devil (and he will appear) : شیطان کا ذکر کیا اور وہ آ موجود ہوا ۔

The devil among the tailors : شور و غل ؛ ہنگامہ ؛ ہڑبونگ ۔

The devil and all : دنیا بھر کی برائی یا بلا ۔

The devil to pay : آنے والی مصیبت ۔

To give the devil his due : دشمن کے ساتھ بھی انصاف کرو ۔

To go to the devil : برباد ہونا ؛ تباہ ہونا ۔

To play the devil : شیطنت کرنا ۔

Who / what / how / where / when the devil : بے صبری، غصہ، خفگی اور تعجب وغیرہ کے کلمات ۔

Devil : (v) (۱) ( چھوٹے وکیل کا ) کسی بڑے وکیل کے لیے سارا محنت کا کام کرنا؛ (کسی شخص کا) تصنیف و تالیف کا کام اجرت پر کرنا جسے دوسرے اپنےنام سے چھپوائیں ۔ (۲) گرم مسالہ ڈال کر بھوننا ۔ (۳) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ (٤) ستانا ؛ پریشان کرنا ؛ دق کرنا ۔

Devil among the tailors : (n) ایک قسم کی آتشبازی ۔

Devil and the tailors : (n) ایک قسم کا کھیل ۔

Devil bird : (n) بد آواز پرندوں کی ایک قسم ۔

Devil bolt : (n) چھوٹا پیچ جو اکثر جہازوں میں لگایا جاتا ہے ۔

Devil carriage / Devil cart : (n) توپ کی گاڑی ۔

Devil chaser : (n) مصلح اخلاق ؛ معلم اخلاق ۔

**Devil dance : (n)** شیطانی رقص ۔

**Devil-devil : (n)** جادو : ٹونا : منتر ۔

**Devil diver : (n)** ایک دریائی پرند ۔

**Devil dodger : (n)** (۱) ( تمسخرانہ ) شیطان سے بچنے والا ۔ (۲) پادری : واعظ خصوصاً فوجی ۔

**Devil dog : (n)** سمندری جہاز ۔

**Devil dom : (n)** (۱) شیطانی حکومت : شیطان کا راج : قلمرو شیطان ۔ (۲) شیطنت ۔

**Devil drum : (n)** ایک قسم کا ڈھول جو رسوم کے موقع پر بجاتے ہیں ۔

**Devil-dust : (n)** بگولہ : گرد باد ۔

**Devil fire : (n)** (۱) اگیا بیتال ۔ (۲) وہ شعلہ جو طوفان کے وقت جہاز پر دکھائی دیتا ہے ۔

**Devil fish : (n)** مچھلیوں کی قسمیں : ہشت پا ۔

**Devil god : (n)** (۱) وہ شیطان جس کو خدا کی طرح پوجا جاتا ہے (۲) کوئی دیوتا ۔

**Devil-in-bush : (n)** ایک قسم کا پھول ۔

**Devil-like : (a & adv.)** مانند شیطان : شیطان کی طرح ۔

**Devil lore : (n)** علم ارواح خبیثہ ۔

**Devil-may-care : (n)** بے پروا : لا ابالی : وارستہ مزاج ۔

**Devil on two sticks :** ایک قسم کا کھیل ۔

**Devil ray : (n)** دیکھو Devil fish

**Devil theory : (n)** تاریخ و سیاست کا یہ نظریہ کہ جنگیں طاقت ور لوگوں کی بری حرکتوں یا بد خصلتی کا نتیجہ ہیں ۔

**Devil worship : (n)** شیطان پرستی ۔

**Devil worshipping : (a & n)** شیطان پرست ۔

**Devil wort : (n)** ایک قسم کا پودا ۔

**Devil's advocate : (n)** (۱) (کلیسا) طرفدار ناحق ۔ (۲) نکتہ چیں ۔ (۳) ( کسی قضیے کے ) برے پہلو کا حامی ۔

**Devil's apple : (n)** (۱) مردم گیاہ ۔ (۲) مہر گیاہ : بیروج : لکھمنی ۔ (۳) دھتورا ۔

**Devil's bedpost : (n)** ( تاش کی اصطلاح ) پھول کا چوا ۔

**Devil's bit : (n)** ایک قسم کی جھاڑی جس کے پھول منڈی سے مشابہ ہوتے ہیں ۔

**Devil's bones : (n)** (۱) پانسے : کعبتین ۔ (۲) رتالو (ایک قسم کی ترکاری) ۔

**Devil's books : (n)** تاش کے پتے ۔

**Devil's claw : (n)** (۱) مضبوط کانٹا : ہک ( خصوصاً جہاز کا) ۔ (۲) ایک قسم کا کانٹا جس سے دشمن کا جہاز پھنسا لیا جاتا ہے ۔ (۳) (صدفیات) ایک قسم کی صدف ۔

**Devil's club : (n)** ایک قسم کی جھاڑی ۔

**Devil's coachhorse : (n)** بڑا کبریلا ۔

**Devil's cotton : (n)** جزائر شرق الہند کا ایک پودا ۔

**Devil's cow : (n)** سیاہ بھونرا : سوسک سیاہ ۔

**Devil's darning needle : (n)** (۱) سنجافک : کابلی مکھی ۔ (۲) ایک قسم کا امریکی پودا ۔

**Devil's dirt / Devil's dung : (n)** ہینگ ۔

**Devil's dozen : (n)** عدد تیرہ (۱۳) ۔

**Devil's dust : (n)** پرانے کپڑے کے سوت سے بنے ہوئے کپڑے ۔

**Devil's ear : (n)** جنگلی سوسن ۔

**Devil's fig : (n)** ناگ پھنی ۔

**Devil's finger : (n)** وہ ہڈی جو کٹل فش (ایک معدوم مچھلی) کے آثار کے طور پر پائی جاتی ہے ۔

**Devil's fingers : (n)** ستارہ ماہی ۔

**Devil's guts : (n)** آکاس بیل کا نام : کشوث کا نام ۔

**Devil's leaf : (n)** ( نباتیات ) بچھوا کی ایک نوع ۔

**Devil's mass : (n)** بد دعا ۔

Devil's milk : (n) دودھیا پودوں کی ایک نوع ۔

Devil's needle : (n) سنجافك ؛ کابلی مکھی ؛ بھنیری ۔

Devils on horseback : (n) ایك قسم کا کھانا جس میں صدف یا مرغ کی کلیجی سور کے گوشت میں لپٹی ہوتی ہے ۔

Devil's Own : (n) Volunteers کی پیدل فوج نمبر ۸۸ ۔

Devil's paternoster : (n) (۱) Lord's prayer کی تقلیب ۔ (۲) بد دعا ۔

Devil's picture book : تاش کے پتے ۔

Devil's plague : (n) جنگلی گاجر ۔

Devil's tattoo : (n) انگلیوں یا پاؤں سے ( کسی چیز پر ) طبلہ بجانا ۔

Devil's toenail : (n) متحجر قیر ماہی ۔

Devil's trumpet : (n) دھتورا ۔

Deviless : (n) شیطان ، بد معاش ( عورت ) ۔

Devilet : (n) (۱) شیطانچہ ۔ (۲) ایك دریائی پرندہ ۔

Devilhood : (n) شیطانیت ؛ ابلیسیت ؛ طاغوطیت ۔

Deviling : (n) (۱) شیطان کا بچہ ؛ بھتنا ۔ (۱) ایك قسم کا دریائی پرندہ ۔

Deviling : (a) شریر ؛ ستانے والا ؛ دق کرنے والا ۔

Devilish : (a) (۱) ابلیسانہ ؛ شیطانی ؛ شیطان کی طرح کا ؛ ملعون ؛ لعنتی ؛ قابل لعنت ۔ (۲) سخت ؛ شدید ۔ (۳) ( Adv ) بہت ۔

Devilishly : (adv.) ابلیسانہ ؛ شیطان کی طرح سے ؛ شیطنت کے ساتھ ۔

Devilishness : (n) ابلیسیت ؛ شیطنت ؛ طاغوتیت ۔

Devilism : (n) (۱) ابلیسیت ؛ شیطنت ؛ شیطانی حرکت ۔ (۲) شیطان کی پوجا ؛ ابلیس پرستی ۔

Devilize : (v) شیطان بنانا ۔

Devilkin : (n) (۱) بھتنا ؛ شیطان کا بچہ ۔ (۲) شریر بچہ ۔

Devilment : (n) (۱) شرارت ؛ وحشت ؛ شوریدہ سری ۔ (۲) شیطانی شعبدہ ؛ نیرنگ ۔ (۳) چٹ پٹا کھانا ؛ مسالے دار کھانا ۔

Devilry : (n) (۱) شیطانی فن ؛ جادو ؛ سحر ۔ (۲) شیطان اور اس کا ساز و سامان ۔ (۳) بد ذاتی ؛ بد معاشی ؛ بے رحمی ؛ خوں خواری ؛ ظلم ۔ (٤) شوخی ؛ شرارت ؛ طراری ؛ جرأت ؛ دلیری ؛ بیباکی ۔ (٥) شیاطین ۔ (٦) علم الشیاطین ۔

Devilship : (n) شیطنت ؛ ابلیسیت ۔

Devilskriker /-shriker : (n) ایك آبی پرندہ ۔

Deviltry : (n) دیکھو Devilry

Devilward : (adv.) شیطان کی طرف ؛ شیطان رو ۔

Devilwood : (n) جنوبی امریکا کا ایك چھوٹا درخت جس کی لکڑی سخت اور بھاری ہوتی ہے ۔

Devious : (a)[L."devius".] (۱) دور افتادہ ؛ شاہراہ سے الگ ۔ (۲) پیچ دار ؛ چکر کا راستہ ۔ (۳) کج راہ ؛ کج رو ؛ گمراہ ۔

Deviously : (adv.) پیچ دار رستے سے ؛ چکر سے ؛ کج روی سے ۔

Deviousness : (n) پیچ دار ہونا ؛ کج روی ؛ گمراہی ۔

Devirgination : (n) ازالۂ بکارت ۔

Devisceration : (n) ( جراحی ) احشا براری ۔

Devisable : (a) [ See next.] تدبیر پذیر ؛ ایجاد پذیر ۔

Devise : (v) [OF."deviser".] (۱) ( قانون ) ترکے میں دینا ؛ وصیت کی رو سے دینا ؛ ہبہ کرنا یا مقرر کرنا ۔ (۲) تدبیر کرنا ؛ تجویز کرنا ؛ ترکیب نکالنا ؛ ایجاد کرنا ؛ منصوبہ ٹھہرانا ؛ سازش کرنا ؛ ترکیب سوچنا ۔

Devise : (n) [OF."devise".] ہبہ بالوصیت ؛ وصیت ؛ ہبہ ۔

Devisee : (n) وصی لہ ۔

Deviser : (n) منصوبہ ٹھہرانے والا ؛ تدبیر کرنے والا ؛ موجد ؛ مخترع ۔

Devisor : (n) موصی ؛ وصیت کنندہ ۔

Devitalization : (n) بے جان کرنا ؛ بیکار کرنا ؛ ازالۂ قوت ؛ ازالۂ حیویت ۔

Devitalize : (v) بے جان کرنا ؛ مردہ کرنا ؛ بیکار کرنا ؛ بے مست کرنا ؛ قوت زائل کر دینا ۔

Devitrification : (n) غیر شفاف بنانا ؛ ازالۂ زجاجیت ؛ شیشے کو قلمانا ۔

Devitrify : (v) شفافی سے محروم کرنا ( شیشے وغیرہ کو) ؛ بلور کی طرح غیر شفاف بنا دینا ؛ زجاجیت زائل کر دینا ۔

Devocalization : (n) بے صدا بنانا ؛ صامت بنانا ۔

Devocalize : (v) بے صدا بنانا ؛ صامت بنانا ۔

Devoid : (a) محروم ؛ خالی ؛ عاری ۔

Devoir : (n) [OF."devoir".] (۱) فرض ؛ فرض منصبی ۔ (۲) ( جمع ) لوازم ادب ؛ ادب و احترام ۔

Devolution : (n) [med.L."devolutionem".] (۱) مختلف تبدیلیوں کے بعد کوئی صورت اختیار کرنا ۔ (۲) انتقال جائداد بطور ارث ؛ توارث ۔ (۳) اس حق کا جس سے فائدہ نہ اٹھایا جائے مالك کی طرف منتقل ہونا ۔ (٤) (حیاتیات) تنزل ؛ انحطاط ؛ ضد ارتقا ۔ (۵)تفویض اختیارات ۔

Devolve : (v) [L."devolvere".] (۱) سونپنا ؛ سپرد ہونا ؛ تفویض کرنا یا ہونا ؛ عائد ہونا ؛ (فرض کی ) ذمہ داری ہونا یا کرنا ۔ (۲) وراثتاً منتقل ہونا ؛ ورثے میں ملنا ۔ (۳) لڑھکنا ؛ لڑھکانا ؛ کھولنا یا پھیلانا ۔

Devonian : (a) (۱) ڈیون شائر کا ( باشندہ ) ۔ (۲) ( ارضیات ) چٹان کی وہ ساخت جو سلورین چٹان سے اوپر اور زغالی چٹان سےنیچے ہوتی ہے؛ ڈیونی ؛ ڈیوونی چٹان ۔

Devonian period : (n) ڈیونی دور ۔

Devonian system : (n) ڈیونی نظام ۔

Devonport : دیکھو Devenport

Devota : (n) [ It. and Sp.] زن فدائی ؛ پجارن ۔

Devote : (a) (۱) نذر کیا ہوا ؛ صاف کیا ہوا ؛ نذر ؛ وقف ۔ (۲) صادق ؛ مخلص ؛ جاں نثار ؛ پرستار ۔ (۳) وقف وفا ؛ نذر ہلاکت ۔(٤) دیکھو Devout ۔

Devote : (n) پرستار ؛ سچا طالب ؛ بھگت ۔

Devote : (v) [L."devovere".] نذر کرنا ؛ وقف کرنا ؛ صرف کرنا ۔(۲) بد دعا کرنا ۔

Devoted : (a) دیکھو Devote

Devotedly : (adv.) وفا دارانہ ؛ صادقانہ ؛ مخلصانہ ۔

Devotedness : (n) وفا داری ؛ صدق ؛ خلوص ۔

Devotee : (n) دیکھو Devote

Devoteeism : (n) پرستاریت ۔

Devotement : (n) نذر کرنا ؛ وقف کرنا ؛ حوالہ کرنا ۔

Devoter : (n) وقف کرنے والا ؛ نذر کرنے والا ۔

Devotion : (n) (۱) دین داری ؛ پرہیز گاری ؛ زہد ؛ ریاضت ۔ (۲) نذر کرنا ؛ وقف کرنا ۔ (۳) عبادت ؛ پوجا ؛ پرستش ؛ ( جمع ) مخصوص مذہبی عبادت مثلاً نماز ۔ (٤) جاں نثاری ؛ خلوص ؛ پُر جوش عقیدت ۔

To be at the devotion of : وقف ہو جانا؛ نذر ہو جانا ۔

Devotional : (a) دین دارانہ ؛ پرہیز گارانہ ؛ عبادت سے متعلق ۔

Devotionalism : (n) پرہیزگاری کا عقیدہ ؛ ریاضت پسندی ۔

Devotionalist : (n) پرہیز گاری کا عقیدہ رکھنے والا ؛ ریاضت پسندی ۔

Devotionality : (n) پرستاریت ۔

Devotionally : (adv.) دین داری سے ؛ پرہیز گاری سے ۔

Devotionist : (n) دیکھو Devotionalist

Devour : (v) [OF."devorer".] (۱) کھا جانا ؛ کھا لینا ؛ نگل جانا ؛ کھانا ( جانوروں کا ) ۔ (۲) بےتحاشہ کھانا ؛ مربھکے کی طرح کھانا ۔(۳) اڑانا ؛ ضائع کرنا ؛ لوٹنا ؛ تلف کرنا ؛ برباد کرنا ؛ غارت کرنا ۔

(٤) قتل کرنا ؛ ہلاک کرنا ؛ فنا کرنا ۔ (٥) نگلنا ۔(٦) بے حد شوق سے دیکھنا ، سننا یا پڑھنا ۔(٧) مسلط ہونا ؛ چھا جانا ( خوف ، فکر وغیرہ کا ) ۔

To devour the way : سرپٹ دوڑنا ؛ بہت تیز جانا ۔

Devourable : (a) نگل جانے کے لائق ؛ کھانے کے لائق ۔

Devourer : (n) نگلنے والا ؛ بے تحاشہ کھانے والا ۔

Devouringly : (adv.) حریصانہ ۔

Devourment : (n) کھانا نگلنا ۔

Devout : (a) [ME."devot".] (١) پرہیزگار ؛ پارسا ؛ دین دار ؛ عبادت گذار ؛ خدا پرست ؛ پرہیزگارانہ ؛ دین دارانہ ۔(٢) سچا ؛ صادق ؛ ولی ؛ مخلصانہ ۔

Devout : (n) عبادت سے متعلق کوئی حصہ ( عبادت کا ) ۔

Devoutly : (adv.) پرہیزگارانہ ؛ دین دارانہ ؛ صادقانہ ؛ مخلصانہ ۔

Devoutness : (n) پرہیزگاری ؛ دین داری ؛ خدا پرستی ؛ تقوا ؛ پارسائی ۔

Devulgarize : (v) نا شائستگی دور کرنا ؛ گنوار پن دور کرنا ۔

Dew : (n) [OE."deaw".] (١) شبنم ؛ اوس ۔(٢) تازگی ؛ تراوٹ ؛ شگفتگی ؛ لطافت ۔(٣) قطرے ( آنسوؤں وغیرہ کے ) ۔

Mountain dew : ناجائز طور پر کشید کی ہوئی وہسکی ( شراب ) ۔

Dew : (v) (١) اوس کا بننا یا گرنا ۔(٢) اوس سے بھگونا ؛ تر کرنا ؛ نم کرنا ۔

Dew-berry : (n) بلیک بیری کی ایک قسم ۔

Dew-bit : (n) ناشتہ سےقبل کا ہلکا ناشتہ ؛ لقمة الصباح ۔

Dew bow : (n) دھنک جو شبنم کے قطرے میں دیکھی جاتی ہے ۔

Dew-claw : (n) ( بعض ہرنوں یا کتوں کے پاؤں میں ) ناخن جو اچھی طرح ابھرا نہ ہو ۔

Dew fall : (n) اوس گرنے کا وقت ؛ شام ۔

Dew-point : (n) حرارت کا وہ درجہ جس میں ہوا کی نمی اوس بن جاتی ہے ؛ نقطۂ شبنم ۔

Dew-pond : (n) مصنوعی اتھلا تالاب جو شبنم کے انجماد سے بھر جاتا ہے ۔

Dew-ret / -rot / - rate : (v) (پٹ سن کو) اوس میں رکھ کر نرم کرنا ۔

Dew-web : (n) مکڑی جال جو عموماً کھلی جگہ میں ہوتا ہے اور شبنم سے ڈھکا رہتا ہے ۔

Dew-worm : (n) کرم خاکی ؛ ایک کیڑا جو باغوں میں ہوتا ہے ۔

Dewan : (n) [Pers."diwan".] دیوان ۔

Dewani / Dewanny / Dewannee : (n) [Pers."diwani".] دیوانی ۔

Dewanship : (n) دیوانی ( عہدہ ) ۔

Dewdrop : (n) قطرۂ شبنم ؛ اوس کی بوند ۔

Dewer : (n) کپڑے کے مل کا ملازم جو کپڑوں پر تکمیلی عمل میں پانی چھڑکتا ہے ۔

Dewily : (adv.) شبنم کے طور پر تازگی یا تراوٹ سے ۔

Dewiness : (n) شبنم آسا ہونا ؛ اوس سے تر ہونا ؛ تازگی ؛ تراوٹ ۔

Dewlap : (n) (١) کھال جو بیل وغیرہ کی کھال سے لٹکتی رہتی ہے ؛ غب غب گاؤ ؛ گلہتھا ۔ (٢) ( مجازاً ) غب غب ۔

Dewlapped : (a) ( جانور ) جس کے گلے کی کھال لٹکتی ہو ۔

Dewless : (a) بے شبنم ؛ اوس سے خالی ۔

Dewy : (a) [OE."deawiz".] (١) شبنم کی طرح ؛ اوس سےتر؛ ترو تازہ ؛ شبنم دار ؛ نم دار ۔ (٢) عدم پذیر ؛ نرم باراں ۔

Dewy-eyed : (a) معصوم نظر ؛ بھولا ؛ سریع الاعتقاد ۔

Dexiocardia : (n) [Gr."dexios+tropos" - IC.] یمین قلبی ؛ دایاں دلی ۔

Dexiotropic /Dexiotrope : (a) یمنی ؛ راست رخا ۔

Dexter : (a) [ L.] داہنا ؛ دایاں ؛ دست راست کا ؛ (نقابت) مارکہ میں داہنی طرف یعنی دیکھنے والے کی بائیں جانب ؛ یمین ۔

Dexter : (n) راست ۔

Dexter : (adv.) داہنی طرف ۔

Dexterity : (n) [L."dexteritas".] (۱) کاریگری ؛ صفائی ؛ سبک دستی ؛ مہارت ؛ مشاقی ؛ استادی ؛ ہنر مندی ؛ چالاکی ۔ (۲) داہنے ہاتھ سے کام لینا ؛ راست دستی ۔

Manual dexterity دستی مہارت؛ دستی چابکدستی ۔

Dexterous /Dextrous : (a) سبک دست ؛ مشاق ؛ ماہر ؛ منجھا ہوا ؛ کاریگر ؛ استاد ؛ ہنرور ؛ چالاک دست ۔ (۲) طباع ؛ ذہین ؛ تیز ؛ زیرک ؛ تیز فہم ۔ (۳) داہنے ہاتھ سے کام لینے والا ۔

Dexterously /Dextrously : (adv.) سبکدستی سے ؛ ذہانت سے ؛ کاریگری سے ۔

Dexterousness /Dextrousness : (n) سبکدستی ؛ مشاقی ؛ مہارت ؛ کاریگری ؛ ذہانت ؛ تیزی ؛ تیز فہمی ۔

Dextrad : (adv.) راست رویانہ ؛ داہنی طرف ۔

Dextrad : (a) یمینی ؛ راست رو ۔

Dextral : (a) (۱) یمینی ؛ راست رخ ۔ (۲) ( صدفیات ) راست رخ ۔

Dextrality : (n) راست رخی ؛ راست دستی ؛ دیں ہتھا ۔

Dextrally : (adv.) داہنی طرف ۔

Dextrane : (n) [L."dextra"+ - ANE.] ایک بے شکل لیس دار مادہ جو چقندر میں پایا جاتا ہے ؛ ( $C_6H_{10}O_5$ ) ۔

Dextrer(e) /Dextrier : دیکھو Destrer

Dexrein /-ine : (n) [F."dextrine".] ( کیمیا ) لیس دار مادہ جو کلف سے حاصل ہوتا ہے ؛ ڈکسٹرین ؛ نشاستین ؛ نشاستی گوند ۔

Dextro -: جز ترکیبی بہ معنی"داہنی طرف گھومنے والا " ؛ داہنی طرف گھوما ہوا ؛ "راست "؛ " سمت راس " ۔

Dextro-racemic acid : (n) ریسیمی تیزاب جس سے راست گردانی ہوتی ہے ۔

Dextro-sinistral : (a) (۱) داہنی طرف سے بائیں طرف جانے والا ۔ (۲) چپ دست جس کو داہنے ہاتھ سے لکھنا سکھایا گیا ہو ۔

Dextrocardia : (n) یمین قلبی ؛ راست دلی ۔

Dextrocompound : (n) کیمیاوی مرکب جس سے راست گردانی ہوتی ہے ۔

Dextroglucose : (n) ڈکسٹروز ؛ شکر انگور ؛ ایک قسم کا گلو کوز ۔

Dextrogyrate : (a) راست گردندہ ۔

Dextrogyre : (a) [L."dexter+gyrus".] راست گرداں ۔

Dextrogyrous : (a) دیکھو Dextrogyre

Dextrophobia : (n) راست ترسی ۔

Dextroposition : (n) راست وضعی ۔

Dextrorotation : (n) راست گردانی ۔

Dextroroatory : (a) راست گرداں ۔

Dextrorse : (a) [L."dexter".] راست پیچا ۔

Dextrose : (n) [L."dexter".] دیکھو Dextroglucose

Dextroversion : (n) راست حرکی ( مثلاً آنکھوں کا ) ۔

Dey : (n) [OE."daeze".] شیر خانہ کی منتظمہ یا شیر خانہ کا منتظم ۔

Dey : (n) [Turkish "d a i".] (الجنیر میں Janissaries ) دستے کا سردار ؛ فرمانروائے الجنیر ۔

Dey-house : (n) شیر خانہ ۔

Dey-maid : (n) دیکھو Dairy-maid

Dey-wife / Dey woman : (n) دیکھو Dairy woman

Deynt /Deynte /-tie : دیکھو Daint

Dezincation : (n) جست ربائی ۔

Dezincify /Dezinkify : (v) جست ربائی کرنا ۔

Dezymotize : (v) امراض کے جراثیم کا ازالہ کرنا ۔

Dhak /Dhawk : (n) [Hindi "dhak".] جزائر شرق الہند کا ایک درخت جس کے چمکیلے پھول ہوتے ہیں ؛ ڈھاک ۔

Dhal : (n) دال ۔

Dharna /Dhurna : (n) [Hindi."dharna".] دھرنا ۔

Dhobi : (n) [Hindi."dhobi".] دھوبی ۔

Dhole : (n) [Origin unkn .] جنگلی کتا جو دکن میں پایا جاتا ھے ۔

Dhoney/ doney/ Doni : (n) [Tamil "thoni".] جنوبی ہندوستان کی ایک چھوٹی کشتی ۔

Dhoti / dhootie : (n) [Hindi "dhoti".] دھوتی ۔

Dhourra / dhurra : باجرا ۔

Dhow/ Dow : (n) [Origin unkn.] عربی کشتی ؛ عربی جہاز۔

Dhurrie/ durrie : (n) [Hindi ."dari".] دری ۔

Di -: (Prefix.) لاطینی سابقہ - Dis کی ایک شکل جو اب انگریزی میں متروک ھے اور اس جگہ Dis یا de آتا ھے ۔

Di -: (Prefix .) (DIA) سابقہ ، یونانی لفظ - di ، بہ معنی "دو" "دونا" "دوہرا" سے ماخوذ جو اکثر انگریزی لفظوں میں اور کیمیائی اصطلاحوں میں آتے ہیں ۔

Di -: (Prefix .) ( DIA ) کی ایک شکل جو حروف علت سے پہلے استعمال ھوتی ھے ۔

Di-allyl : (a) دو الیل گروپ رکھنے والا ۔

Di-allyl : (n) نامیاتی اصلیہ الیل ؛ $-(C_6H_{10}=C_5H_5C_3H_5)$.(allyl)

Di-hexahedron : (n) چھ ضلعی منشور ۔

Di-iodide : (n) وہ کیمیاوی مرکب جس میں کسی عنصر یا اصلیہ کے ساتھ ایوڈین کے دو جوہر ھوں ۔

Di-tri Di اور Tri یا Tri-Di کا مخفف ۔

Dia -: (Prefix .) یونانی سابقہ dia بہ معنی "آرپار" "پورے طور پر" " علاحدہ" "پورے طور پر علاحدہ" جو یونانی سے لئے ھوئے لفظوں نیز سائنس کی اصطلاحوں میں آتے ہیں ۔

Dia -: (Prefix .) یونانی لاحقہ جو طبی اصطلاحات میں استعمال ھوتا ھے ۔

Diabantite : (n) ( معدنیات ) کلورلئیٹ نما ایک معدن جو Diabase میں پایا جاتا ھے جو اسے سبزی مائل بنا دیتا ھے ۔

Diabase : (n) [F."diabase".] یشم سبز اور سیاہ پتھر کی قسمیں ۔

Diabasic : (a) یشم سبز اور سیاہ پتھر کی قسموں سے متعلق ۔

Diabatic : (a) انتقال حرارت سے متعلق ۔

Diabetes : (n) ( طب ) ذیابیطس ؛ پیشاب میں شکر آنا ۔

Renal diabetes : ذیابیطس کلوی ۔

True diabetes : ذیابیطس صادق ۔

Diabetes insipidus : (n) سادہ ذیابیطس ؛ پھیکی ذیابیطس ۔

Diabetes mellitus : (n) ذیابیطس شکری ۔

Diabetic : (n) ذیابیطس کا مریض ۔

Diabetic : (a) ذیابیطس کا ؛ ذیابیطسی ۔

Diabetogenic : (a) ( طب ) ذیابیطس زا ۔

Diabetograph : (n) ( طب ) ذیابیطس نگار ۔

Diabetometer : (n) ( طب ) ذیابیطس پیما ۔

Diablerie : (n) [Fr."diablerie".] (۱) شیطانی کام ؛ جادوگری ؛ شیطنت ؛ سفلی عمل ۔ (۲) بھوت پریت کے افسانے ۔

Diablotion : (n) [F.dim. of "diable".] شیطانک ؛ بھتنا ؛ شیطان کا بچہ ۔

Diabolic/ Diabolical : (a) (۱) شیطان کا ؛ شیطان سے متعلق ۔ (۲) شیطان صفت ؛ شیطانی ؛ ابلیسانہ ۔ (۳) خبیثانہ ؛ ظالمانہ ؛ بے رحمانہ ؛ سفاکانہ ۔

Diabolically : (adv.) شیطان کی طرح؛ خباثت سے؛ سفاکانہ ۔

Diabolicalness : (n) ابلیسیت ؛ سفاکی ؛ بے رحمیت ۔

Diabolifuge : (n) بھوت بھگانے کا منتر ۔

Diabolify : (v) شیطان بنانا ؛ شیطان کی شکل بنانا ۔

Diabolism : (n) (۱) سحر ؛ جادو ؛ جادوگری ؛ سفلی عمل ۔ (۲) شیطنت ؛ شیطانی حرکت ؛ شیطانی کام ۔ (۳) شیطان کا اعتقاد ؛ شیطان پرستی ۔

Diabolixt : (n) شیطان پرست ؛ جادوگر ؛ سفلی عمل سکھانے والا ۔

Diabolize : (v) (۱) شیطان بنانا ؛ شیطان قرار دینا ۔ (۲) مسحور کرنا ۔

Diabolo : (n) [It.] ایک کھیل جو دونوکوں والے لٹو اور لکڑی سے کھیلتے ہیں ۔

Diabollogy/ Diabology : (n) (۱) علم شیطان شناسی ۔ (۲) شیطان پرستی ۔

Diabolonian : (n) [L."diabolus".] پیرو شیطان ۔

Diabolonian : (a) دیکھو Devilish /Diabolic

Diacaustic : (a) [Gr."dia+kaustikos".] (۱) انعطافی ؛ آتشی ؛ منحنی ۔ (۲) ( ریاضیات ) انعطافی شعاعوں کے تقاطع سے بنا ھوا ۔

Diacaustic : (n) انعطافی شعاعوں کے تقاطع سے بنی ھوئی سطح یا منحنی ۔

Diacetate : (n) دوہرا نمک سرکہ ۔

Diacetin : (n) دوہرا اصلیہ سرکہ ۔

Diachaenium : (n) [mod. L.] دیکھو Cremocarp

Diachylon/ Diachylum/ Diaculum : (n) [med.L.] مردارسنگ ؛ ضماد مردار سنگ ۔

Diacid : (a) دو ترشہ ؛ دو گرفتہ ؛ دو تیزابی ؛ اصلیوں کے ساتھ مرکب ھونے والا ۔

Diaclasite : (n) [Ger."diaklas"] لوھے اور مینگنیز کا بانی سلیکٹ ۔

Diacodium : (n) [mod. L.] شربت خشخاش ؛ دیاقورہ ۔

Diacoelosis : (n) [DIA-+Gr."koelosis".] معدہ صغیرہ کی مختلف جو فوں میں علاحدگی ۔

Diaconal : (a) [Late L."diaconalis".] منتظم کلیسا کے متعلق ۔

Diaconate : (n) [late L."diaconatus".] (۱) منتظم کلیسا کا عہدہ یا زمانہ حکومت ۔ (۲) منتظمانہ کلیسا کی جماعت ۔

Diaconicon/-um : (n) [Gr."diaknos".] چرچ سے ملحقہ کمرہ یا عمارت جس میں عبادت کے وقت کپڑے ، زیورات وغیرہ رکھے جاتے ہیں ۔

Diacope : (n) [Gr."diakoptin".] (جراحی) شگاف؛ ترچھا شگاف جو تیز آلہ سے کھوپڑی میں بنایا جائے ۔

Diacoustic : (a) انعطا فی صوتیات سے متعلق ۔

Diacoustics : (n) انعطافی صوتیات ۔

Diacranterian/ Diacranteric : (a) [Gr."dia+kranteres".] ایسا دانتوں والا جس کے پچھلے دانتوں کے درمیان به نسبت اگلے دانتوں کے زیادہ فاصلہ ھو ۔

Diacrisiography : (n) رطوبت ساز اعضا کا بیان ۔

Diacrisis : (n) [mod . L.] (۱) رطوبت سازی ؛ ریزش سازی ۔ (۲) انخلائے رطوبت ۔ (۳) تشخیص ۔

Diacritic / Diacritical : (a) (۱) امتیازی ؛ ممیز کرنے والا ۔ (۱) جو امتیاز کر سکے ۔ (۳) (قوت) ممیزی ۔

Diacritic/-al : (n) ممیزی نشان ۔

Diacritical marks : (n) اعراب یا ایسی علامتیں جن سے حرفوں کا تلفظ وغیرہ معلوم ھو سکے ۔

Diacritically : (adv.) امتیازی طور پر ۔

Diactinal : (a) ( حیوانیات ) دو کرنہ ۔

Diactine : (n) دو کرنہ ۔

Diactinic : (a) ( بصریات ) شعاعوں کو آر پارگزارنے والا ؛ روشنی گزار ؛ کیمیائی شعاع گزاری ۔

Diactinism : (n) شعاع گزاری ۔

Diadelphia : (n) [mod. L.] ( نباتیات ) دو بندی ۔

Diadelphian : (a) دو بندی سے متعلق ۔

Diadelphic : (a) (۱) ( نباتیات ) دو بندہ ۔(۲) بہم پیوستہ (دو گروپ میں)۔

Diadelphous : (a) (نباتیات) دو بند ؛ دوبندی ؛ دو مفاصلی ۔

Diadem : (n) [OF."dyademe".] (۱) تاج ؛ افسر ؛ کلاہ شاہی ؛ دیہیم ؛ مکٹ ۔ (۲) پھولوں کا مکٹ ۔ (۳) شاہی ؛ بادشاہی ؛ سلطنت ؛ فرمانروائی ۔ (٤) شوکت ؛ عظمت؛ جلال ؛ طرہ امتیاز ۔(٥) (نقابت) وہ دائرے جو تاج سے پر ہوتے ہیں اور سونے کے گولے کو سہارا دیتے ہیں ۔(٦) Diadem کا مخفف ۔

Diadem : (v) تاج پوشی کرنا ؛ تاج پہنانا ۔

Diadem lemus : (n) لیمور ( Lamour ) کی ایک قسم ۔

Diadem monkey : (n) بندر کی ایک قسم ۔

Diadem spider : (n) ایک قسم کا مکڑا/ھنکبوت ۔

Diaderm : (n) دوادمہ ؛ دو جلدہ ۔

Diadoche : (n) [G.] (۱) انتقال ۔(۲) (طب) انتقال مرض ؛ ایک مرض کا دوسرے مرض میں بدل جانا ۔

Diadochian : (a) [Gr.] (۱) انتقال ۔ (۲) (طب) انتقال مرض ؛ ایک مرض کا دوسرے مرض میں بدل جانا ۔

Diadochian : (a) [Gr."diadochos".] جانشینان سکندر اعظم ۔

Diaeresis : (n) [Gr."diaeresis".] (۱) دو متصل حروف علت میں سے دوسرے پر وہ علامت (..) جس سے معلوم ہو کہ دونوں کا تلفظ الگ الگ کرنا چاہیئے ۔ (۲) (عروض) سطر کی وہ تقسیم جب رکن اورتلفظ کا اختتام ایک ساتھ ہو ۔ (۳) ( جراحی ) متحد حصوں کی علیحدگی یا ان کو جدا کرنا ۔

Diaeretic : (a) تقسیم سے متعلق ( ہجایا سطر یا حصے کی تقسیم سے )۔

Diaeratic : (n) سوزند عامل ۔

Diageotropic : (a) قائمہ ارض رخی سے متعلق ۔

Diageotropism : (n) قائمہ ارض رخی ۔

Diaglyphic : (a) کندہ کاری سے متعلق ۔

Diagnose : (v) [f. next .] (مرض) تشخیص کرنا ؛ شناخت کرنا یا پہچاننا ؛ علامات سے دریافت کرنا (بیماری)۔

Diaguosis : (n) (Plural diagnoses) [Gr."diagnosis".] (۱) تشخیص ؛ بیان تشخیص ۔ (۲) انسان کی طبیعت کی تشخیص ؛ نوعی تقسیم یا ترتیب ۔ (۳) (نباتیات) تشخیص ۔

Social diagnosis : سماجی تشخیص ۔

Diagnostic : (a) [Gr."diagnostikos".] تشخیص کا ؛ تشخیص سے متعلق ؛ تشخیصی ؛ تشخیص میں مدد دینے والی ؛ ممد تشخیص ؛ علاماتی ۔

Diagnostic : (n) علامت ؛ علامت مرض ؛ تشخیص ۔

Diagnostic character : (n) تشخیصی خصوصیات ۔

Diagnostically : (adv.) تشخیص کی رو سے ۔

Diagnosticate : (v) دیکھو Diagnose

Diagnostician : (n) ماہر تشخیص ۔

Diagnostics : (n) فن تشخیص ؛ علم تشخیص ۔

Diagnostic symptoms : (n) تشخیصی علامات ۔

Diagometer : (n) ایصالیت برق پیما ۔

Diagonal : (a) [L."diagonalis".] (۱) وتر سے متعلق ؛ وتری ۔ (۲) ترچھا یا آڑا ؛ زاویہ قائمہ سے منحرف ۔

Diagonal : (n) (۱) قطر ؛ وتر ۔ (۲) دیکھو Diagonal cloth ۔

Diagonal bond : (n) ( تعمیرات ) وہ بندھن جس میں سرنل آڑے لگائے جاتے ہیں ۔

Diagonal built : (a) (جہاز یا کشتی) جس کی بیرونی چادر دو تہوں کی ہوتی ہے اور دونوں پیندے سے مخالف سمتوں میں ٤٥ کا زاویہ بناتی ہیں ۔

Diagonal cloth : (n) ایک قسم کا موٹا کپڑا جس میں ترچھی دھاریاں ہوتی ہیں ۔

Diagonal couching : (n) کشیدہ کاری جس میں بخئے آڑے ترچھے ہوتے ہیں ۔

Diagonal planed : (a) ترچھے رخچوں والا ( بلور ) ۔

Diagonal scale : (n) وتری پیمانہ ۔

Diagonally : (adv.) وتراً ؛ قطراً ؛ ترچھا ؛ آڑا ۔

Diagonalwise : (adv.) دیکھو Diagonally

Diagram : (n) [L."diagramma".] (۱) (ہندسہ ) شکل ؛ رسمہ ۔ (۲) خاکہ ؛ نقشہ ؛ تصویر ۔ (۳) علامات یا خطوط کے ذریعے سے اظہار (کسی عمل یا کسی قوت کا) ۔

Floral diagram : ( نباتیات ) لکیری نقشہ جس میں پھول کے مختلف حصے ترچھی تراش میں دکھائے جاتے ہیں ۔

Diagrammatic : (a) شکل کا ؛ شکل سے متلق ۔

Diagrammatic representation : (n) ( طبیعیات ) شکلی تعبیر؛ رسمی تعبیر ؛ شکلی نمائندگی ۔

Diagrammatically : (adv.) شکل یا نقشہ کے ذریعے سے ؛ شکلی تعبیر کے ساتھ ۔

Diagrammatize : (v) شکل یا نقشہ بنانا ؛ شکل یا نقشہ سے سمجھانا ۔

Diagraph : (n) [F."diagraphe".] نقشے کو بڑا کرنے یا ابھرے حصے کو کھینچنے کا آلہ ؛ خاکہ نگار ( آلہ ) ؛ نقشہ نگار ( آلہ ) ۔

Diagraphic : (a) خاکہ نگاری سے متعلق ۔

Diagraphics : (n) فن خاکہ نگاری ۔

Diagrydium : (n) سقمونیہ سے بنی ہوئی دوائیں ؛ محمودہ کا محلول ۔

Diaheliotropic : (a)[Gr."dia+elios+topikos".] قائمہ شمس رخ ۔

Diaheliotropism : (n) قائمہ شمس رخی ۔

Diakinesis : (n) [L."dia+kinisis".] قائمہ حرکت ۔

Dial : (n) [med. L."diale".] (۱) دھوپ گھڑی ؛ ساعت شمسی ۔ (۲) گھڑی کا چہرہ ؛ گھڑی کا گردا ۔ (۳) بھاپ یا گیس کا مقیاس ۔ (٤) چہرہ ۔ (٥) (تراشنے کے وقت) جواہر پکڑنے کا آلہ ۔ (٦) قطب نما ( کان کنوں کا ) ۔ (۷) ڈائل (ٹیلیفون وغیرہ کا) ۔

Dial : (v) (۱) ناپنا یا ظاہر ہونا ۔ (۲) کان کن کے سمت نما سے پیمائش کرنا ۔ (۳) نشان لگانا ( ڈائل کی طرح ) ۔ (٤) ڈائل کرنا (ٹیلیفون) ۔

Dial bird : (n) دھیل ( چڑیا ) ۔

Dial lock : (n) قفل ابجد (وہ تالا جو نمبر یا حروف کو کسی مخصوص ترتیب میں لانے سے کھلتا ہے) گھڑی نما تالا ۔

Dial-piece : (n) گھڑی کا چہرہ ۔

Dial plate : (n) دیکھو Dial piece

Dial-writer : (n) ڈائل دار ٹائپ رائیٹر ۔

Dialect : (n) [L."dialectus".] (۱) زبان ( مخصوص طبقے یا مقام کی) ؛ بولی ؛ محاورہ ؛ بھاکھا ؛ مقامی زبان ۔(۲) زبان کی شاخ یا فرع ؛ فرعی زبان ۔

Dialectal : (a) مقامی زبان یا فرعی زبان سے متعلق ۔

Dialectally : (adv.) مقامی محاورے کے لحاظ سے ؛ مقامی زبان کے اعتبار سے ؛ مباحثہ کے طور پر ۔

Dialectic : (n) [OF."dialectique".] (۱) علم کلام ؛ منطقی بحث؛ مناظرہ منطقی ۔(۲) (جدید فلسفہ) مابعد الطبیعی مسائل کے نقیضوں کی بحث ؛ کائنات کا ارتقاعی عمل (جو ارتقائی خیال کی خارجی صورت ہے) جس میں مسلسل اضداد کے اتحاد سے ترقی ہوتی ہے ۔

Dialectic : (a) [L."dialecticus".] (۱) منطقی ؛ منطق کا ؛ بحث کا ؛ علم کلام سے متعلق ؛ جدلی ۔ (۲) استدلالی ۔(۳) مقامی بولی کا ؛ مقامی یا فرعی زبان سے متعلق ۔

Dialectic : (n) منطقی مناظرے میں ماہر ۔

Dialectic materialism : (n) اضدادی مادیت ۔

Dialectical : (a&n) دیکھو Dialectic

Dialectically : (adv.) (۱) منطق کی رو سے ؛ مقامی یا فرعی زبان کی رو سے ؛ تنقید ما بعدالطبیعیات کی رو سے ۔

Dialectician : (n) [F."dialecticien".] منطق داں ؛ فرعی یا مقامی زبانوں کا ماہر ۔

Dialectics : (n) جدلیات ؛ علم الکلام ؛ علم مناظرہ ۔

Dialectologer/ Dialectologist : (n) فرعی یا مقامی زبان کا ماہر ؛ زبان داں ۔

Dialectological : (a) جدلیات سے متعلق ۔

Dialectology : (n) فرعی یا مقامی زبانوں کا علم ؛ لسانیات کی وہ شاخ جس میں مقامی بولیوں سے بحث ہوتی ہے ؛ زبان دانی ۔

Dialing : دیکھو Dialling

Dialist : (n) دھوپ گھڑی ساز۔ زیر ارضی پیمائش کا ماہر ۔

Diallage : (n) [mod. L.] ( بدیع ) تلخیص و استنتاج ۔

Diallage : (n)[F."diallage".] (معدنیات) ایک متوّرق سبز رنگ کا آتشی معدن ۔

Diallel : (n) [Gr."diallelos".] متقاطع انساں ۔

Diallelon : (n) [Gr."diallelon".] ( منطق ) تعریف دوری ۔

Diallelus : (n) [Gr."diallelos"] استدلال دوری ۔

Dialler /Dialer : (n) زیر ارضی پیمائش کرنے والا ۔

Dialling/Dialing : (n) (۱) دھوپ گھڑی سازی ۔ (۲) بھاپ کی مقیاس کے ذریعہ پیمائش ۔

Dialogic /-al : (a) مکالمے کا ؛ مکالمے میں ۔

Dialogically : (adv.) بطور مکالمہ ۔

Dialogism : (n) [med. L."dialogismuss".] (۱) (بدیع) مکالمیت ؛ خود کلامی ۔ (۲) مباحثہ ؛ مکالمہ ۔ (۳) (میکانیات) استنتاج غیر صحیح ۔

Dialogist : (n) (۱) مکالمہ کرنے والا ؛ گفتگو کرنے والا ۔ (۲) مکالمہ نویس ؛ مکالمہ کا مصنف ۔

Dialogistic /-al : (a) مکالمہ کی طرح کا ؛ مکالمے میں حصہ لینے والا ؛ استدلالی ۔

Dialogistically : (adv) مکالمہ کے طور پر ۔

Dialogite : (n) [Gr."dialoge".] مینگنیز کا سرخ کاربونیٹ ۔

Dialogize : (v) گفتگو کرنا ۔

Dialogue : (n) [L."dialogus".] (۱) گفتگو ؛ مکالمہ ۔ (۲) تصنیف بشکل مکالمہ ؛ مکالمہ نویسی ۔ (۳) ناول کے مکالمے کا حصہ ۔

Dialogue : (v) (۱) گفتگو کرنا ۔ (۲) مکالمہ کی شکل میں بیان کرنا ۔ (۳) مباحثہ میں حصہ لینا ۔

Dialoguist : (n) مکالمہ نویس ۔

Dialogue wise : (a) گفتگو یا مکالمہ کے طور پر ؛ مکالمہ کی شکل میں ۔

Dialuric : (a)[in full Dialuric acid.] وہ ترشہ جو (Alloxan) میں ہائیڈروجن ملانے سے بنتا ہے ۔

Dialy -: [Gr/"dialy-".] جزو ترکیبی بمعنی "علیحدہ" "جدا" "غیر ملحق" ۔

Dialycarpel : (n) ( نباتیات ) جدا بقچہ ؛ نامل پھل ۔

Dialycarpous : (a) ( نباتیات ) جدا بقچوی ؛ نامل پھلا ۔

Dialypetalous : (a) کثیر پنکھڑیا ؛ مفرق گل برگہ ۔

Dialyphyllous : (a) مفرق برگہ ۔

Dialysable /-zable : (n) قابل رق پاشی ۔

Dialysate : (n) مرکب کا وہ حصہ جو رق پاشی کے بعد رہ جائے ۔

Dialysator/ Dialyser/-zer : (n) رق پاش ۔

Dialyse/-ze : (v) رق پاشی کرنا ؛ رق پاشی میں قلمیہ کو لسونت سے الگ کرنا ۔

Dialysepalous : (a) مفرق کمامہ ۔

Dialysis : (n) [Gr."dialysis".] (۱) ( مرضیات ) کھلا زخم ۔ (۲) ( کیمیا ) رق پاشیدگی ؛ رق پاشی ؛ باریک چادر میں چھان کر اجزا کا جدا کرنا؛ تفرق اتصال ۔ (۳) (نباتیات) تفریق ۔

Dialystaminous : (a) مفرق حامل زر ۔

Dialytic : (a) [Gr."dialytikos".] رق پاشی سے متعلق ؛ تفرقی ۔

Dialytic telescope : (n) دوربین جس میں لالونیت حاصل کرنے کے لئے دونوں عدسوں کو ایک دوسرے سے دوری پر رکھا جاتا ھے ۔

Dialytically : (adv.) بطور رق پاشی ؛ رق پاشی کے ذریعہ ۔

Diamagnet : (n) کم مقناطیسی مادہ یا چیز ۔

Diamagnetic : (a) (۱) کم مقناطیسی ۔ (۲) کم مقناطیسی اجسام سے متعلق ؛ کم مقناطیسیت سے متعلق ۔

Diamagnetic : (n) دیکھو Diamagnet

Diamagnetically : (adv) کم مقنا طیسیت سے ۔

Diamagnetism : (n) (۱) کم مقناطیسیت؛ قائمہ مقناطیسیت ۔ (۲) علم مقناطیسیت کا وہ شعبہ جس میں مقناطیسیت سے بحث ھو ۔

Diamagnetization : (n) کم مقناطیسی بنانا ۔

Diamagnetize : (v) کم مقنا طیسی بنانا ۔

Diamagnetoneter : (n) کم مقنا طیسیت پیما ۔

Diamante : (n) [Fr.] جس پر بلوری ریزے بکھرے ھوں ۔

Diamante : (a) بلوری ریزوں سے چمکتا ھوا ۔

Diamantiferous : (a) [F."diamantifere".] الماس خیز ؛ ہیرا پیدا کرنے والا ۔

Diamantine : (n) بلوری بوروں کا سفوف ۔

Diamat : (n) [Dia (lectical) +mat (erialism.]
دیکھو Dialecitcal materialism

Diamb : (n) ایک رکن جس میں دو Iamb ھوتے ہیں ۔

Diambic : (a) دو Iamb والا (رکن) ۔

Diamesogamous : (a) [Gr."diameson+gamos"+-OUS.]
(نباتیات) کسی خارجی عامل مثلاً کیڑا یا ھوا سے بارود ھونے والا ( پھول ) ۔

Diameter : (n) [L."diametrus".] (۱) قطر ؛ موٹائی ؛ موٹان ؛ دل ؛ عرض ۔ (۲) ( عدسے کی ) قوت تکبیر ( magnification ) کی اکائی ۔ (۳) (تعمیرات) پیل پائے کا قطر ۔

Angular diameter : ( تعمیرات ) وتر ۔

Apparent diameter : ( فلکیات ) قطر مرئی ۔

Bitemporal diameter : دو صدغی قطر ۔

Conjugate diameter : زوجی قطر ۔

Equatorial diameter : ( جغرافیہ ) استوائی قطر ۔

Pelvic diameter : ( تشریحات ) حوضی قطر ۔

Polar diameter : ( جغرافیہ ) قطبی قطر ۔

Vertical diameter : ( ہندسہ ) انتصابی قطر ۔

Diametral : (a) قطری ؛ قطر سے متعلق ؛ عرض یا دل سے متعلق ۔

Diametral plane : (n) (۱) (ہندسہ) مجسم کے مرکز سے گزرنے والی سطح مستوی ۔ (۲) ( بلور ) بلور کے دو محوروں سے گزرنے والی سطح مستوی ۔

Diametrally : (adv.) قطر کے لحاظ سے ؛ عرضاً ؛ دل میں ۔

Diametric : (a) [Gr."diametrikos".] (۱) قطری ۔ (۲) ( اختلاف یا مخالفت میں ) کلی ؛ قطعی ؛ بالکل ۔

Diametrical : (a) (۱) قطری ؛ قطر سے متعلق ؛ قطر ۔ (۲) (اختلاف یا مخالفت) کلی ؛ قطعی ؛ بالکل ۔

Diametrically : (adv.) قطراً ؛ قطعاً ؛ بالکل ۔

Diamide : (n) ( کیمیا ) سونٹی مرکب جس میں دو امیڈو گروپ ھوتے ہیں ۔

Diamido -: جز ترکیبی بمعنی "دو امیڈو گروپ والا" ۔

Diamine : (n) ( کیمیا ) امائین ( amine ) جو امونیا کے دو سالموں سے بنتا ھے ۔

Diamond : (n) [med. L. "diamas","diamantem".] (۱) الماس ؛ ہیرا ۔ (۲) چمکدار زرہ یا نقطہ ۔ (۳) قلم الماس ۔ (٤) (ہندسہ) جو قطع الماس سے مشابہ ھو ؛ معین ۔ (٥) ( تاش ) اینٹ کا پتا ۔ (٦) طباعت کا ایک چھوٹا ٹائپ ۔ (۷) بیس بال کا میدان ۔

(۸) سیاہ رنگ ۔ (۹) انگشتری الماس ۔ (۱۰) پٹری سےاتری ہوئی ریل کو پھر پٹری پر چڑھانےکی مشین ۔ (۱۱) (بیطاری) خینزیری سرخ باد ۔ (۱۲) لوز یا معین شکل کی کوئی چیز ۔

Black diamond : (۱) سیاہ ہیرا ۔ (۲) کوئلہ ۔

Bristol diamond : بلورنما پتھر کی قسمیں ۔

Diamond cuts diamond : لوہے کو لوہا کاٹتا ہے ۔

Rough diamond : (۱) ناتراشیدہ ہیرا ۔ (۲) (مجازاً) ایسا شخص جو جوہر قابل رکھتا ہو لیکن اس کے اطوار شائستہ نہ ہوں ۔

Diamond : (v) ہیرے سے مزین کرنا ؛ ہیروں سے آراستہ کرنا ۔

Diamond : (a) (۱) ہیرے کا؛ ہیرا جڑا ؛ الماس نما ؛ معین نما ؛ معین کی شکل کا ۔ (۲) چمکدار ۔ (۳) ٦٠ ویں یا ۷۵ ویں سالگرہ سے متعلق ۔

Daimond annivarsary : (n) ٦٠ ویں یا ۷۵ ویں سالگرہ ۔

Diamond antenna : (n) معین ہوائیہ ۔

Daimond back : (a) پشت پر لوزی نشان رکھنے والا ۔

Diamond back : (n) (۱) ایک قسم کا پتنگا ۔ (۲) ایک قسم کا کچھوا ۔

Diamond-backed : (a) دیکھو Diamond back

Diamond beetle : (n) جنوبی امریکا میں پایا جانے والا ایک قسم کا بھونرا ۔

Diamond bird : (n) ایک آسٹریلوی پرندہ ۔

Diamond borer : (n) الماسی برما (برما جس کی نوک ہیرے کی ہو) ۔

Diamond breaker : (n) الماس کھرل ۔

Diamond broaching : (n) نکیلے ہتھوڑے سے برما کیا ہوا کام ۔

Diamond cement : (n) ہیرا جڑنے کا مسالہ ۔

Diamond crossing : (n) لوزی ریل چوپڑ ۔

Diamond cut : (a) ہیرے کی طرح تراشا ہوا ۔

Diamond cutter : (n) الماس تراش ۔

Diamond cutting : (n) الماس تراشی ۔

Diamond die : (n) تارکشی کا الماسی سانچہ جس سے سخت دھاتوں کے باریک تار بنائے جاتے ہیں ۔

Diamond drill : (n) دیکھو Diamond borer

Diamond dust : (n) سفوف الماس ۔

Diamond field : (n) خطہ الماس ؛ الماس خیز رقبہ ۔

Diamond hammer : (n) راج کا نوکیلا ہتھوڑا ۔

Diamond jubilee : (n) ساٹھویں یا پچھترویں سالگرہ یا اس کا جشن ۔

Diamond knot : (n) الماس نما گرہ ۔

Diamond mortar : (n) دیکھو Diamond breaker

Diamond panes : (n) کھڑکی کے معین نما شیشے ۔

Diamond plaice : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Diamond plough : (n) (۱) قلم الماس ۔ (۲) الماس نما ہل ۔

Diamond point : (n) (۱) ہیرے کی نوک کی چھینی ۔ (۲) (جمع) نور نما شکل جو متقاطع ریل کی پٹریاں بناتی ہیں ۔ (۳) نوری ریل چوپڑ کازاویہ حادہ ۔

Diamond point / Diamond pointed : (a) الماسی نوکوں والا ۔

Diamond powder : (n) دیکھو Dimond dust

Diamond rattlesnake : (n) ٹیٹر یا سانپ جس پر لوزی نشان ہوتے ہیں ۔

Diamond snake : (n) ایک قسم کا سانپ جو آسٹریلیا اور تسمانیہ میں پایا جاتا ہے جس کے جسم پر لوزی نشانات ہوتے ہیں ۔

Diamond wedding : (n) شادی کے ساٹھویں سال کا جشن ۔

Diamond weevil : (n) دیکھو Diamond beetle

Diamond wheel : (n) سخت جواہرات کو چمکانے کی فلزی چرخی جس میں الماسی سفوف اور تیل کا استعمال کیا جاتا ھے ۔

Diamond wise : (adv.) الماس کے طور پر ؛ ہیرے کے طور پر۔

Diamond work : (n) ( تعمیرات ) لوزی نقش و نگار بنانا ۔

Diamonded : (a) ہیرے سے آراستہ ؛ ہیرے کی شکل کا ۔

Diamondiferous : (a) الماس خیز ؛ الماس پیدا کرنے والی ۔

Diamondize : (v) الماس سے مرصع کرنا ۔

Diamondtod : (n) ایک آلہ جس کی دھار معین نما ہوتی ھے ۔

Diamorphine : (n) افیون سے نکالی ہوئی ایک مسکن دوا ۔

Diamorphosis : (n) جسم کو اپنی صحیح شکل میں لانا ۔

Diamyl : (n) أمل ( amyl ) کا نامیاتی اصلیه آزاد حالت میں ( $C_{10} H_{22}=C_5 H_{11}.C_5 H_{11}$ ) ۔

Diamyl : (a) أمل کے دو معادلوں والا ۔

Diamylene : (n) امیلین کے دو معادلوں والا ۔

Diana : (n) [L."Diana".] (۱) چاند کی دیوی ؛ ( فلکیات ) سیّارہ؛ مرد گریز ؛ چاند ۔ (۲) سیم ؛ چاندی ۔

Diana butterfly : (n) ایک بڑی تتلی جس کے پروں پر نقرئی ہلال بنے ہوتے ہیں ۔

Diana monkey : (n) ایک بڑا افریقی بندر ۔

Diandria : (n) [mod. L.] دو پرچمی پودے ؛ دو نری پودے ؛ دو زر ریشه داراں ۔

Dianodrous : (a) دو نرہ ؛ دو زر ریشی ؛ دو پرچمی ۔

Dianodal : (a) ( ریاضیات ) قائمه عقدی ۔

Dianoetic : (a) [Gr."dianoetikos".] استدلالی ؛ ذہنی ؛ فکری ۔

Dianoetic : (n) قوت فکر ۔

Dianoetic virtue : (n) ذہنی قوت ( جیسے عقل ) ۔

Dianoialogy : (n) [Gr."dianoia"+-LOGY.] منطق کا وہ شعبه جو استدلالی قضیوں سے بحث کرتا ھے ۔

Dianthine : (n) انیلن رنگ ۔

Dianthus : (n) [Gr."Dios+anthos".] قرنفل ؛ ایک قسم کا پھول یا اس کا پودا جس میں گلنار یا پنک بھی شامل ھے ۔

Diapalma : (n) [DIA+L."palma".] ایک قسم کا خشکنده ضمار ۔

Diapase : (n) دیکھو Diapason

Diapasm : (n) [L."diapasma".] خوشبودار پاؤڈر ؛ عطر جو خوشبودار گھاس سے بناتے ہیں اور جو ٹکیه کی شکل میں بنا ہوتا ھے ۔

Diapason : (n) [L."diapason".] (۱) متعدد سروں کا ہم آہنگ مجموعه ؛ مکمل سرگم ۔ (۲) سُر ؛ نغمه ؛ ہم آہنگ نغموں کی گرج ؛ رعد نغمه ۔ (۳) آواز یا ساز کی پہنچ ؛ وسعت آواز ۔ (٤) دائرہ ؛ حلقه اثر ؛ احاطه ۔ (۵) سُر کے ابتداء کا مقرر معیار۔ (٦) (سرکا) دو شاخه ۔ (۷) آرگن باجے کے پردوں کا نام ۔

Diapedesis : (n) [mod. L.] (۱) (مرضیات) خلیات خون ۔ (۲) پارگزر ؛ پارجست ۔

Diaper : (n) [OF."dyapre".] (۱) ایک قسم کا سوتی کپڑا جس پر چھوٹے چھوٹے ماہی پشت چوخانے بنے ہوتے ہیں ۔ (۲) ایسے کپڑے کا رومال شیر خوار بچوں کے لئے ۔ (۳) ایک قسم کا تولیه ۔ (٤) دیوار وغیرہ پر ماہی پشت جال کی نقاشی ۔ (۵) (نقابت) ڈھال پر کا ماہی پشت جال ۔

Diaper : (v) (۱) (دیوار وغیرہ کو) ماہی پشت جال کے نقش و نگار سے سجانا ۔(۲) کپڑے پر ماہی پشت چوخانے بنانا ۔(۳) کلوٹ پہنانا یا بدلنا (بچوں کو)۔

Diaper rash : (n) چکتے جو بچوں کی سرین پر ہوجاتے ہیں ۔

Diapering : (n) ماہی پشت چوخانے کا کام ؛ ماہی پشت چوخانه ۔

Diaphane : (n) [Fr.] (۱) مشفا ۔ (۲) ریشمی کپڑا جس پر شفاف رنگین شکلیں ہوتی ہیں ۔

Diaphaneity : (n) شفافی ؛ شفافت ۔

Diaphanie : (n) رنگین شیشے کی کاغذی نقل اتارنا ۔

Diaphanie : (n) شفافت هَو اپیما ؛ شفّاف رقیق پیما ؛ رقیق پیما ؛ شفاف پیما ۔

Diaphanoscope : (n) اندرونی اعضا کو دیکھنے کا آلہ ۔

Diaphanoscopy : (n) اندرونی اعضا بینی ۔

Diaphanous : (a) (۱) شفاف ؛ صاف ؛ نو گزار ۔ (۲) نہایت لطیف ۔ (۳) مبہم ۔

Diaphanously : (adv.) شفاف طور پر ۔

Diaphanousness : (n) شفافی ۔

Diaphemetric : (a) حیثیت پیمائی سے متعلق ۔

Diaphonic : (n) (۱) مختلف تلفظات ۔ (۲) دھند سگنل ۔ (۳) ارگن باجے کا ایک پردہ ۔

Diaphonic /-al : (a) (۱) غیر متوازن آہنگ سے متعلق ۔ (۲) انعطاف مصوتی ۔

Diaphony : (n) [Late L."diaphonia".] ابتدائی قسم کا آہنگ ۔

Diaphoresis : (n) [L.] عرقیت ؛ زیادہ پسینہ آنا (خصوصاً مصنوعی طور پر نکلا ہوا) ۔

Diaphoretic : (a) [L."diaphoreticus".] معرق ؛ عرق آور ؛ پسینہ آور ؛ پسینہ لانے والی (دوا) ۔

Diaphoretic : (n) معرق دوا ۔

Diaphototropism : (n) ( نباتیات ) قائمہ ضیارخی ؛ قائمہ شمس رخی ۔

Diaphragm : (n) [L."diaphragma".] (۱) پردۂ شکم ۔ (۲) پردہ ؛ جھلی ۔ (۳) ( تشریحات ) حجاب حاجز ؛ پردۂ دل ؛ دیا فرغمہ ۔ (٤) (نباتیات و حیوانیات) جدار ؛ پردہ ۔ (٥) (میکانیات) پردہ ۔ (٦) مانع حمل ۔ (۷) (فوٹو گرافی) سیاہ پردہ ۔ (۸) (نفسیات) حجابیہ ۔

Diaphragm : (v) (۱) پردہ لگانا ۔ (۲) (فوٹوگرافی) سیاہ پردہ لگانا ۔

Diaphragmal : (a) دیکھو Diaphracmatic

Diaphragmalgia : (n) درد دیا فرغمہ ۔

Diaphragmatic : (a) حجاب حاجز سے متعلق ؛ جداری ؛ پردۂ شکم سے متعلق ؛ حجابی ؛ پردہ یا جھلی کا ۔

Diaphragmatic respoiation : (n) تنفس حجاب حاجز ۔

Diaphragmatically : (adv.) بذریعہ حجاب حاجز ۔

Diaphragmatitis : (n) ورم دیافرغمہ ۔

Diaphragmatocele : (n) فتق دیافرغمہ ۔

Diaphysis : (n) [Gr."diaphysis".] (۱) درنامیہ ۔ (۲) (نباتیات ) درنامی ۔

Diaplasis : (n) [mod. L.] ( جراحی ) ازالۂ خلا ؛ جوڑ بٹھانا ۔

Diapnoic : (a) [mod. L.] نرم پسینہ آور ۔

Diapophysial : (a) عرض نامیہ سے متعلق ۔

Diapophysis : (n) [Gr."dia+apohysis".] (تشریحات) عرض نامیہ ۔

Diaporesis : (n) [mod. L.] (بدیع) ایک صفت جس میں بظاہر بولنے والا دو رستوں میں سےایک کو منتخب کرنے سے معذور نظر آتا ہے ۔

Diapsid : (n) [L."Diapsida".] مفرق محرابی ۔

Diarch : (n) [Gr."di+arche".] (نباتیات) دو خشبہ ریشی ۔

Diarchal /-ic : (a) دو عمل سے متعلق ۔

Diarchy : (n) [Gr."di+archia".] دو عملی ۔

Diarial : (a) روزنامچہ کا ؛ روزنامچہ سے متعلق ۔

Diarian : (a) [L."diarium".] روزنامچہ سے متعلق ۔

Diarist : (n) روزنامچہ رکھنے والا ؛ روزنامچہ نویس ؛ روزنامچہ نگار ۔

Diaristic : (a) روزنامچہ نما ؛ روز نامچہ سا ؛ روزنامچہ نگار سا ۔

Diarize : (v) روزنامچہ رکھنا ؛ روزنامچہ میں درج کرنا ۔

Diarrhoea /Diarrohea : (n) [L."diarrhoea".] تخمہ ؛ اسہال ؛ پیٹ چلنا ؛ دست ۔

Diarrhoeal / Diarrhoeic / Diarhoetic / Diarhetic : (a) اسہال ۔

Diarthrodial : (a) ( تشریحات ) سہل الحرکت جوڑ سے متعلق ؛ مفصل متحرک سے متعلق ۔

Diarthrosis : (n) سہل الحرکت جوڑ ؛ مفصل متحرک ۔

Diarticular : (a) دو مفصلی ۔

Diary : (n) [L."diarium".] (۱) روزنامچہ ؛ روزنامہ ؛ ڈائری ۔ (۲) روزنامچہ کی بیاض ۔ (۳) تقویم یا جنتری جس میں روزنامچہ کا خانہ ہو ۔

Diary : (n) [med. L."diarius".] یک روزہ ؛ بے ثبات ۔

Diary fever : (n) یک روزہ بخار ۔

Diaschisis : (n) [L.] جزوی دماغی فالج ۔

Diaschisma : (n) [L.] خفیف وقفہ ۔

Diaskeuasis : (n) نظر ثانی ؛ تنقیح ۔

Diaskeuast/ Diasceuast : (n) [Gr."diaskeuasties".] نظرثانی کرنے والا ؛ تنقیح کنندہ ۔

Diaspora : (n) [Gr."diaspirin".] (۱) بابل سے اخراج کے بعد یہودیوں کا فلسطین کے ارد گرد بس جانا ۔ (۲) پھیلاؤ ؛ پھیل جانا (کسی قوم کا)۔

Diaspore : (n) [Gr."diaspora".] الومینم کا طبعی ہائیڈریٹ ۔

Diastaltic : (a) [Gr."diastaltikos".] (۱) (یونانی موسیقی) پھیلاؤ ۔ (۲) ( عضویات ) معکوس ۔

Diastase : (n) [mod. F.] خمیرۂ جو ؛ ایک قسم کا خمیرہ جو نشاستے کو شکر میں تبدیل کر دیتا ھے ؛ ڈائسٹاس ۔

Diastasic : (a) ڈائسٹاسی ۔

Diastasis : (n) [mod. L.] (مرضیات) فصال برنامیہ ۔

Diastatic : (a) دیکھو Diastasic

Diastatically : (adv.) بطور خمیرا ۔

Diastem : (n) [Gr."diastema".] (یونانی موسیقی ) وقفہ ۔

Diastema : (n) (Pl.diastemata.) [L.] (۱) وقفہ ۔ (۲) فلجہ ؛ ( تشریحات ) فصل دنداں ؛ (حیوانیات) فصل نفزمایہ ۔

Diaster/ Dyster : (n) [Gr."di+aster".] دو نجمہ ۔

Diastral : (a) دو نجمی ۔

Diastole : (n) [Gr."diastole".] (۱) انبساط (قلب) ؛ دل یا شیریان کا پھیلنا ؛ قلبی پھیلاؤ ۔ (۲) (لاطینی اور یونانی بدیع ) کسی چھوٹی ہجا کو لمبا کرنا ۔ (۳) ( یونانی قواعد ) ہلالی نشان جو الفاظ کی علیحدگی دکھلانے کے لئے استعمال ہوتا تھا ۔

Reflex diastole : (عضویات) انبساط معکوس ۔

Systole and diastole : (۱) پھیلانا اور سمٹانا ۔ (۲) عمل اور رد عمل ؛ نشیب و فراز ۔

Diastolic : (a) انبساطی ؛ دل یا شیریان سے متعلق ۔

Diastolic murmur : (n) انبساطی شرشر ۔

Diastolic pressure : (n) انبساطی دباؤ ۔

Diastrophic : (a) بگاڑ قشر سے متعلق ۔

Diastrophism : (n) [Gr."dia+strephin".] بگاڑ قشر ۔

Diastyle : (n) [L."diastylos".] ستونوں کی قطار جس میں ایک ستون دوسرے ستون سے تین قطر کی دوری پر ہو ۔

Diastyle : (a) ایسے ستونوں کی قطار سے متعلق جس ستون میں ایک دوسرے سے تین قطر کی دوری پر ھوتے ہیں ۔

Diasyrm : (n) [Gr."diasyrmos".] ( بدیع ) صفت تحقیر یا تضحیک کے اظہار کے لئے ۔

Diastessaron : (n) [L."diatessaron".] اناجیل اربعہ کا اتفاق ؛ چاروں انجیلوں کا اتفاق ۔

Diathermancy : (n) [F."diathermansie".] (طبیعیات) حر گزاری ۔

Diathermanous : (a) [F."diathermane".] حر گزار ۔

Diathermic : (a) [F."diathermique".] دیکھو Diathermanous

Diathermous : (a) Diathermanous دیکھو

Diathermometer : (n) حر گزار پیما ۔

Diathermy : (n) [Gr."dia+therme"+-Y .] برقی حریت ؛ استحرار ۔

Diathesis : (n) (Pl.diatheses.) [mod. L.] (۱) مزاج ؛ استعداد مرض ؛ روگ سبھاؤ ؛ خلقی استعداد ۔ (۲) (قواعد) طور ؛ حالت فعل ۔

Diathetic : (a) (۱) خلقی ؛ مزاجی ۔ (۲) (قواعد) طور سے متعلق ؛ حالت فعل سے متعلق ۔

Diatom : (n) [mod. L."Diatoma".] (۱) (نباتیات) عصیبی کائی ۔ (۲) (ارضیات) کائی گاد ۔

Diatomaceous : (a) (۱) (نباتیات) عصیبی کائی کی نوع کا ۔ (۲) (ارضیات) متحجر کائی گاد سے بنا ہوا ۔

Diatomacean /Diatomean : (n) عصیبی کائی ۔

Diatomic : (a) (۱) (کان کنی ) دو جوہرہ ؛ دو جوہری ؛ دو گرفتہ ؛ جو دو جوہر فرد پر مشتمل ہو ۔ (۲) جس میں دو بدل پذیر جوہر یا اصلیہ ہوں ۔

Diatomic molecule : (n) دو جوہری سالمہ ۔

Diatomin : (n) زرد یا زردی مائل رنگ جو عصیبی کائی میں پایا جاتا ہے ۔

Diatomous : (n)[Gr."diatomos".] وتری شگاف دار قلموں والا ۔

Diatonio : (a) [F."diatonique".] (۱) ( موسیقی ) (سرگم) جس میں پورے آٹھ سر ہوں ؛ آٹھ سرا ۔ (۲) آٹھ سرے سرگم کا نغمہ ۔

Diatonically : (adv.) آٹھ سرے طور پر ۔

Diatonism : (n) آٹھ سرا نظام ۔

Diatribe : (n) [F."diatribe".] تلخ تنقید ؛ مخالفانہ تنقید ؛ ہجو قبیح ؛ ملاحی ؛ گالیوں کی بوچھار ؛ زہر اگلنا ؛ شتم آمیز تقریر ۔

Diatribist : (n) قبیح تنقید کرنے والا ۔

Diaulos : (n) [Gr."di+aulos".] (۱) (یونانی تاریخ) دوہرا چکر جس میں دوڑنے والا نقطہء آغاز پر واپس آجاتا تھا ۔ (۲) دوہری بانسری ۔

Diazeuctic : (a) [Gr."diazeyktikos".] (موسیقی) منفصل ۔

Diazo -: [f. DI + AZO] جز ترکیبی جو خوشبودار ہائیڈرو کاربن کے ان مرکبات کے ناموں کے ساتھ آتا ہے جس میں نائٹروجن کے دو جوہر ہوتے ہیں ۔

Diazoma : (n) (یونانی تھیٹر) نیم دائروی راستہ (جو سماعت خانے کے باہری کنارے میں ہوتا ہے) ۔

Diazotize : (v) ڈائزو مرکب بنانا ۔

Dib : (n) [Short for "dibstone".] (۱) (عموماً جمع میں) بھیڑ کے پائے کی ہڈیاں جن سے بچے کھیلا کرتے ہیں ۔ (۲) مذکورہ کھیل ؛ دھات وغیرہ کی چھوٹی چھوٹی گٹیاں جو شمار کی غرض سے تاش کے بعض کھیلوں میں استعمال ہوتی ہیں ۔ (۳) (عامیانہ) روپیہ ؛ زر ۔ (٤) دیکھو Dibble ۔

Dib : (v) (۱) ڈبونا ؛ غوطہ دینا ۔ (۲) ڈبو کر رنگنا ۔ (۳) بتی کو گرم چربی میں ڈبو کر موم بتی بنانا ۔ (٤) (بھیڑ کو) کرم کش دوا سے نہلانا ۔ (٥) (عرق یا غلہ وغیرہ کو) ڈونگے یا کسی اور ڈنڈی دار ظرف میں اٹھانا ۔ (٦) جھنڈا، بادبان یا ترازو کا (پلہ) جھکانا یا جھکنا ۔ (۷) (روزمرہ) مقروض ہو جانا یا کر دینا ؛ رہن رکھنا ۔ (۸) ڈبکی لگانا ؛ غوطہ لگانا ۔ (۹) کچھ نکالنے کےلئے ہاتھ یا کفگیر ڈالنا ؛ نکالنا ۔ (۱۰) (سطح سے) نیچے جانا ؛ ڈوبنا ۔ (۱۱) نیچے کی طرف پھیلانا یا پھیلنا ۔ (۱۲) میلان ہونا ؛ نیچے کی ڈھلوان ہونا ۔ (۱۳)تحقیقات کرنا؛ تفتیش کرنا ۔ (١٤) سر سری طور پر دیکھنا ؛ کہیں کہیں سے دیکھنا یا پڑھنا ؛ جستہ جستہ (مقامات سے) ۔ (١٥) استباغ کرنا (بپتسما میں) ۔ (١٦) نم کرنا ۔ (١٧) منجن ملنا ؛ سڑکنا ۔

Dib : (v) (۱) پوتنا ۔ (۲) تھپتھپانا ۔

Dib-hole : (n) (کان کنی) کان کی فالتو سیال شے ۔

Dibasic : (a) ( کیمیا ) دو اساسی ؛ دو اساسہ ۔

Dibasicity : (n) دو اساسیت ۔

Dibber : (n) (۱) ایک آلہ جس سے زمین میں بیج کے لئے سوراخ کرتے ہیں ؛ بیلچہ ؛ ایک قسم کا سبل ۔

(۲) (کان کنی) نوک دار لوھے کی سلاخ سوراخ کرنے کے لئے ۔

Dibble : (n) ایک قسم کی کدالی ۔

Dibble : (v) (۱) (زمین کو) سبل سے تیار کرنا ۔ (۲) سبل سے زمین تیار کرکے بونا یا درخت لگانا ۔ (۳) کدالی سے کام لینا ۔ (٤) زمین میں سوراخ کرنا ۔

Dibble : (v) (۱) دیکھو Dabble- (۲) دیکھو Dib/Dip-

Dibbler : (n) سوراخ بنانے کا آلہ ۔

Diblastula : (n) [Di-+mod. L."blastula".] (جنینیات) دو نہوضیہ ۔

Dibrach : (n) [L."dibrachys".] وہ رکن جس میں دو چھوٹی بجائیں ھوتی ہیں ۔

Dibrachiata / Dibrachia : (n) دو خیشومیان ۔

Dibrachiate : (a&n) [mod. L."dibrabchiata".] دو خیشومیہ ؛ دو خیشومی ۔

Dibstones : (N) بچوں کا ایک کھیل ۔

Dibutyl : (a) دو اصلیہ الکحل ۔

Dibutyro -: واصلہ بمعنی " دو سخن " ۔

Dicacity : (n) [L."dicax","dicacem".] چھل ؛ مذاق ؛ شوخی ؛ باتونی پن ۔

Dicaeology : (n) توجیہ ؛ تائید ۔

Dicalcic : (a) کیلشیم کے دو معادلوں والا ۔

Dicarbo -: واصلہ بمعنی " دو کاربنی " ۔

Dicarbon : (a) دو کاربنی ۔

Dicarbonate : (a) دو کاربونیٹ والا ۔

Dicast/Dikast : (n)[Gr."dikastes".] (یونان قدیم) (رکن) اتھینی پنچایت (کا) جو مقدمے میں رائےبھی دیتی تھی اور سزا بھی تجویز کرتی تھی ۔

Dicastery/Dikastery : (n) اتھینی پنچایت کی عدالت ۔

Dicastic/Dikastic : (a) اتھینی پنچایت سے متعلق ۔

Dicatalectic : (a) دو بجاؤں کی تخفیف والی (سطر) جس میں ایک بجا بیچ میں اور ایک آخر میں کم ھو ۔

Dice : (n) کعب ؛ پانسا ؛ مہرہ ۔

Dice : (v) (۱) پانسے سے جوا کھیلنا ۔ (۲) جوا میں اڑا دینا ۔ (۳) بساط بنانا ؛ خانے بنانا ۔ (٤) (طباخی) قتلے کاٹنا ۔

Dice-box : (n) ریت گھڑی کی شکل کی ایک ڈبیا جس میں پانسے رکھ کر پھینکتے ہیں ۔

Dice-coal : (n) کوئلہ کی ایک قسم جو مکعب شکل میں ٹوٹتا ھے ۔

Dice-shot : (n) مکعب چھرے ۔

Dicentra : (n) [mod. L.] دو مرکزے ۔

Dicephalous : (a) دو سرا ؛ دو راسہ ۔

Dicer : (n) جواری ؛ پھڑ باز ۔

Dichasial : (a) [See next .] دو شقی ۔

Dichasium : (n) [mod. L.] دو شقہ ۔

Dichastasis : (n) [Gr."dicha + stasis".] دو شاخہ ۔

Diachastic : (a) دو شاخہ ۔

Dichlamydeous : (a) [Gr."di+chlamys".] (نباتیات) دو حولیہ ؛ دو قبائی ؛ حولینہ ؛ دو حول ۔

Dichloride : (n) کسی عنصر یا اصلیہ کے ساتھ کلورین کے دو جوہروں کا مرکب ۔

Dicho -: جز ترکیبی بمعنی " علیحدہ " ۔

Dichogamous : (a)[Gr."dicho+-gamos".] (نباتیات) دو زمانی؛ جدا زواجہ ۔

Dichogamy : (n) دو زمانیت ؛ جدا زواجیت ؛ پارجوگ ۔

Dichoptic : (a) (حیوانیات) مفرق چشمہ ۔

Dichord : (n) [Gr."dichordos".] ستارہ ساز ۔

Dichoree : (n) [L."dichoreus".] جس میں دو Chorea یا دو trochoree ہوں ۔

Dichotomic : (a) دو فرعیت سے متعلق ؛ دو قسمی ؛ دو شاخہ مکرر ۔

Dichotomically : (adv.) دو فرعیت کے طور پر ۔

Dichotomist : (n) دو پر تقسیم کرنے یا ہونے والا ۔

Didichotomize : (v) دو پر تقسیم کرنا یا ہونا ۔

Dichotomized : (a) دو شاخہ ؛ نیم بری ( چاند ) ۔

Dichotomous : (a) دو فرعی ؛ دو کاٹ ؛ دو قسمی ؛ دو شاخہ مکرر ۔

Dichotomously : (adv.) تقسیم بین الاثنین کی رو سے ۔

Dichotomy : (n) [Gr."dichotomia".] (۱) دو پر تقسیم ؛ تقسیم بین الاثنین ۔ (۲) دو قسموں میں تقسیم ؛ دو قسمی ہونا۔ (۳) (نباتیات) جفت شاخیت؛ دو شاخہ مکرر ہونا ۔ (٤) (حیاتیات) دوفرعیت ۔ (٥) (فلکیات) نیم برینی ۔ (٦) ڈاکٹروں میں فیس کی تقسیم ۔

Dichotriaene : (n) [DICHO-+ Gr."triaenea".] (حیوانیات) دو قسمی سہ شاخی سوزن ۔

Dichro -: واصلہ ؛ دیکھو Dichroic

Dichroic : (a) [Gr."dichroos".] دولونی ؛ دو رنگ نما؛ جس میں دو رنگ نظر آئیں ۔

Dichroism : (n) دو لونیت ؛ مختلف لونیت ۔

Dichroistic : (a) ایولائٹ کی ساخت کا ؛ دو لونی ۔

Dichroite : (n) [Gr."dichroos"+-ITE .] ایولائٹ ۔

Dichroitic : (a) دیکھو Dichroistic

Dichromate : (n) دو کرومیٹ ۔

Dichromatic : (a) دو رنگ ؛ دو رنگا ؛ دو رنگ نما ۔

Dichromatism : (n) دو رنگیت ؛ دو لونیت ؛ (طب) دو رنگ بینی ۔

Dichromic : (a) [Gr."dichromos"+-IC .] (۱) دو رنگ بیں ؛ جس کو صرف دو رنگ نظر آئیں ۔ (۲) دو رنگ ؛ دو رنگ نما ؛ دو رنگی ۔

Dichronous : (a)[late. L."dichronus".] (۱) (یونانی اور لاطینی عروض) دو مقداری ؛ دو زمانی ؛ مشترک ۔ (۲) (نباتیات) دو موسمی ۔

Dichroscope : (n) [Gr."dichros+skopos".] دو لونیت نما ؛ دو لونیت بیں (آلہ) ؛ بلور کی دو لونیت جانچنے کا آلہ ۔

Dichroscopic : (a) دو لونیت نما سے متعلق ۔

Dicing : (n) (۱) جوا ۔ (۲) (جلد سازی) چمڑے پر مربع یا لوز بنانا ۔

Dick : (n) [f. the nicknam 'Diok'f. Richard.] (۱) Richond کا مخفف ؛ مردک ؛ مرد آدمی ۔ (۲) (عامیانہ) کوڑا ۔ (۳) ذکر ؛ عضو تناسل (مردانہ)۔ (۳) سراغ رساں ؛ جاسوس ۔

Tom, Dick and Harry : زید ؛ عمر ؛ بکر ۔

Dick : (n) [W. Du. "dek".] چرمی پیش بند ۔

Dick : (n) سد بابند ؛ خندق ۔

Dick : (n) (۱) (عام) ڈکشنری کا مخفف ۔ (۲) چھپے الفاظ ۔

Dick : (n) [Short for "declaration".] (۱) اظہار مثبت ۔ (۲) بتایا ہوا معیار ۔

To take one's dick : اظہار ثبت کرنا ۔

Dickens : (n) [f. anme 'dickens' euphemism for 'devi.] (عامیانہ) شیطان ؛ ابلیس ۔

Dickensian : (a) چارلس ڈیکنس (Charles Dicken) یا اس کے طرز سے متعلق ۔

Dicker : (n) مبادلہ کی تجارت ؛ مول تول ۔

Dicker : (n) [ME."dyker".] دس ؛ آدھی کوڑی (خاص کر جانوروں کی کھالوں کےتبادلہ کےلئے)؛ دس چمڑے ۔

Dicker : (v) مبادلہ کی تجارت کرنا؛ چکانا ؛ مول تول کرنا ۔

Dicky/Dickey : (n) [dim. of Dick.] (۱) گدھا ؛ خر ۔ (۲) چھوٹی چڑیا ۔ (۳) قمیض کا پر یا سامنے کا حصہ جو الگ سے لگا لیاجاتاھے ۔ (٤) (بحر) بحری افسر ۔ (٥) قمیض کا کالر ۔ (٦) پیش بند ؛ بچوں کا اپرن ۔ (۷) کوچ بکس ؛ گاڑی کے

پیچھے نوکروں کی نشست ۔ (۸) موٹر کے پیچھے کی دو نشستی زائد نشست ۔ (۹) پارچہ بافی کی مشین کا ضمنی بیلن ۔

Dicky/Dickey : (a) [origin unkn.] (عامیانہ) ٹوٹا پھوٹا ؛ سڑا ؛ بوسیدہ ؛ کمزور ۔

Diclesium : (n) [mod. L.] (نباتیات) عباس پھل ۔

Diclinic : (a) [Gr."di-+klinin +-IC.] (نباتیات) دو مائلہ ۔

Diclinism : (n) (نباتیات) مفرق جنسیت ؛ جداجنسیت ۔

Diclinous : (a) [F. "dicline".] (نباتیات) جدا جنسہ ؛ مفرق عہدہ ۔

Dicoccous : (a) [Di-+Fr.kokkos.] (نباتیات) دو پھلیہ ؛ دو نبقہ ۔

Dicondylian : (a) (حیوانیات) دو مہرہ مفصلی (کھوپڑی) ۔

Dicotyledon : (n) [mod. Bot. L. "dicotyledones".] (نباتیات) دو فلقہ ؛ دو بیج پتا ؛ دو دالہ ۔

Dicotyledonary / Dicotyledonous : (a) دو دالہ ؛ دو فلقوی ۔

Dicrotic /Dicrotal /Dicrotous : (a) Gr."dikrotos".] (عضویات) دوضربی ؛ (نبض) ؛ دوضربی سےمتعلق ۔

Dicrotism : (n) دو ضربی حالت ۔

Dictt : (n) [L."dictum".] ضرب المثل ؛ مثال ۔

Dicta : (n) Dictum کی جمع ؛ اقوال ؛ بیانات رسمی ۔

Dictamen : (n) ( Pl.-dictamina ) [f. L."dictare".] حکم ۔

Dictaphone : (n) [DICTATE+-PHONE.] املا گیر آلہ ؛ وہ آلہ جس میں تقریر محفوظ رھے اور بعد میں ٹائپ کی جا سکے ۔

Dictate : (n) [L."dictatem".] حکم ؛ فرمان ؛ ارشاد ؛ ہدایت ؛ تقاضہ ؛ دستور ۔

Dictate : (v) [L."dictare".] (۱) املا بولنا؛ املا لکھنا؛ (عبارت) لکھنا ۔ (۲) حکم دینا ؛ ہدایت کرنا ؛ من مانی شرطیں کرنا ۔ (۳) حکم چلانا ؛ نادری حکم دینا ۔

Dictated peace : (n) حکمی صلح ۔

Dictates of humanity : (تاریخ) انسانیت کے تقاضے ۔

Dictates of public conscience : (تاریخ) عوامی ضمیر کے تقاضے ۔

Dictatingly : (adv.) حکماً ؛ بطور حکم ؛ ہدایتاً ۔

Dictation : (n) املا : حکم ؛ فرمان ؛ نادری حکم ؛ عبارت لکھانا ۔

Dictative/ Dikteitiv/ Diktitiv : (a) آمرانہ ؛ اختیار کلی کی رو سے ؛ خودسرانا ؛ تحکمانہ ؛ استبدادی ۔

Dictator : (n) [L.] (۱) (سلطنت کا) حاکم مطلق؛ مختار کل ؛ ڈکٹیٹر ۔ (۲) (عام) سکہ چلانے والا ؛ فرماں روا ۔ (۳) املا بولنے والا ؛ املا لکھانے والا ۔

Dictatorate : (n) ڈکٹیٹر کا عہدہ ۔

Dictatorial/Dictatury : (a) دیکھو Dictative

Dictatorially : (adv.) حاکم مطلق کی طرح ؛ تحکمانہ ؛ مستبدانہ ۔

Dictatorialness : (n) استبدادیت ؛ آمریت ۔

Dictatorily : (adv) دیکھو Dictatorially

Dictatorship : (n) آمریت ؛ حکومت مطلق ؛ اختیار کلی ؛ ڈکٹیٹری ۔

Dictatorship of proletariate : پرولیتاریا کی ڈکٹیٹری ۔

Dictatress / Dictatrix : (n) حاکمہ مطلق ۔

Dictature : (n) [L."dictatura".] (۱) آمریت ۔ (۲) ڈکٹیٹروں کی جماعت ۔

Diction : (n) [L."dictio".] (۱) الفاظ کا انتخاب اور صحیح استعمال ؛ بندش ؛ طرز تحریر ۔ (۲) (موسیقی) لحن ؛ طرز تقریر ۔

Dictionary : (n) [med. L."dictonarium".] (۱) لغت ؛ فرہنگ ؛ قاموس: فرہنگ اصطلاحات؛ حوالہ جات؛ ڈکشنری ۔

Walking / Living dictionary : مجسم لغت ؛ وسیع معلومات رکھنے والا ۔

Dictionary definition : (n) لغوی تعریف ۔

Dictograph : (n) صوت نگار ۔

Dictum : (n) [L.] (۱) قول ؛ ملفوظہ ۔ (۲) (قانون) حاکم عدالت کی رائے (جو قانونی حیثیت نہ رکھتی ہو) ۔ (۳) مشہور مقولہ ؛ مثل ؛ کہاوت ۔ (٤) تصفیہ؛ فیصلہ ثالثی ۔

Dicty/ Dickty : (a) [Origin unkn.] (۱) (عام) بلند آہنگ ؛ گھمنڈی ۔ (۲) نہایت خوشگوار ؛ بہت اچھا ۔

Dictyogen : (n) [Gr."diktnon".] پت جالا ۔

Dicyan (o) : (a) (کیمیا) اصلیہ سیانوجن (Cyanogen) کے دو معادلوں سے ملا ہوا ۔

Dicyanide : (n) سیانوجن کے دو معادلوں سے بنا مرکب ۔

Dicyanogen : (n) سیانوجن آزاد شکل میں ۔

Dicyclic : (a) دو دَوری ؛ دو حلقی ۔

Dicynodont : (a) دو دانتوں والے خزندہ سا ۔

Dicynodontian : (a) دو دانتوں والے متحجرخزندہ سے متعلق ۔

Didache : (n) [Gr."Didache".] دوسری صدی عیسوی کی ایک مسیحی کتاب ۔

Didact : (n) ناصح ۔

Didactic : (a)[Gr."didaktikos".] (۱) نصیحت آمیز؛ پندآمیز؛ تعلیمی ۔ (۲) ناصحانہ ؛ معلمانہ ۔

Didactic analysis : (n) تحلیل نفسی کرنے والے کی تحلیل نفسی ۔

Didactically : (adv) نصیحت آمیزی سے ؛ ناصحانہ ۔

Didacticism : (n) معلمانہ یا ناصحانہ طرز ؛ نصیحت آمیزی ۔

Didactics : (n) علم تربیت ۔

Didactyl /- yle / Didactylous : (a) دو انگشتہ ؛ دو پنجہ ۔

Didapper : (n) (۱) (تمسخرانہ) غوّاص ؛ غوطہ زن (شخص) ۔ دیکھو Dabchick ۔

Didascalar : (a) دیکھو Didactic

Didascalic : (a) [L."didascalicus".] تعلیمی ؛ معلمانہ ؛ ناصحانہ ۔

Didascalics : (n) دیکھو Didactics

Didder : (v) [Onomatopoeic.] کانپنا ؛ تھرّانا ؛ تھر تھرانا ۔

Diddle : (v) (۱) تھرّانا ۔ (۲) جھٹکے سے چلنا ۔

Diddle : (v) [OE."didrian".] (۱) دھوکا دینا؛ ٹھگنا ۔ (۲) برباد کرنا ؛ قتل کرنا ۔ (۳) مجامعت کرنا ۔ (٤) وقت ضائع کرنا ۔

Diddle : (n) جز وترکیبی ۔

Diddle-daddle : (n) واہیات ۔

Diddle-dee : (n) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Diddle-diddle : (n) سارنگی کی آواز ؛ سارنگی بجانا ۔

Diddledum : (n) حقیر ۔

Diddler : (n) دھوکا باز ؛ فریبی ؛ ٹھگ ۔

Diddy : (n) [alt. of "titty".] سر پستان ؛ بھٹنی ۔

Didelphian / Didelphic / Didelphine / Didelpous : (a) [mod. L."Didelphia".] (حیوانیات) دو رحمی ۔

Didelphid / Didelph : (a) دو رحمہ ۔

Didelphoid : (a) دو برا ۔

Didine : (a) [mod. L."didus"+-INE] ماریشس (Mauritius) کے ایک معدوم پرند کے خاندان سے متعلق ۔

Didle : (n) [Origin unkn .] سہ گوشہ بیلچہ ۔

Didle : (v) (۱) سہ گوشہ بیلچے سے زمین کھودنا ۔ (۲) دریا ؛ خندق کی تہ صاف کرنا ۔

Dido : (n) [Origin unkn.] (۱) شرارت ؛ اچھل کود؛ کود پھاند ؛ عجیب و غریب حرکت ۔ (۲) کم قیمت چیز ۔ (۳) جھالر (کپڑے کی) ۔

Didonia : (n) وسیع ترین منحنی (مقررہ سطح پر) ۔

Didrachm : (n) [L."didrachma".] ڈائی ڈریم؛ قدیم یونان کا ایک نقرئی سکہ (دو درہم کے برابر) ۔

**Didrachmal : (a)** دو درہم کا وزن ۔

**Didymate : (a)** دیکھو Didymous

**Didymium : (n) [Gr."didymos".]** (کان کنی) ایک کمیاب دھات ۔

**Didymous : (a) [Fr."didyme".]** (۱) (نباتیات) دوتائی (مچھلی) ؛ دو توامی ۔ (۲) (جو ) جفتی ۔

**Didynam : (n)** دو جفتہ ۔

**Didynamia : (n) [mod. L.]** دو جفتنے ( پودے )۔

**Didynamian : (a)** (۱) (نباتیات) دو جفت نرا ۔ (۲) دو جفتنے جنس کا (پھل یا پودا) ۔

**Diynamous : (a)** دیکھو Didynamian

**Die : (n) (pl.- dice/dies) [ME."de, dee".]** جمع Dice کے ساتھ: (۱) پانسا ؛ کعب ۔ (۲) پانسے کا کھیل ۔ (۳) جوا ؛ بھاگ ۔ (٤) مکعب (چیز )۔ جمع Dies کے ساتھ: (۱) (تعمیرات) ستون کی کرسی ؛ زیر ستون ۔ (۲) ٹھپہ ۔ (۳) میکانکی آلوں کا نام ۔ (٤) کھلونا ۔

The die is cast : پانسا پڑگیا یعنی معاملہ اٹل ھے؛ طے شدہ ھے ۔

**Die : (v) [ME."dezen, deghen".]** (۱) مرنا؛ فوت ھونا؛ معدوم ھو جانا؛ نیست ونابود ھو جانا؛ فنا ھوجانا؛ ختم ھو جانا ۔ (۲) موت کا سا دکھ سہنا : روحانی حیثیت سے مردہ ھو جانا ؛ روح کا مر جانا ۔ (۳) ( پودوں وغیرہ کا ) مرجھانا ۔ (٤) بجھ جانا؛ گل ھو جانا ؛ مٹ جانا ؛ محو ھو جانا؛ غائب ھو جانا۔ (٥) گھلنا( کسی چیز کی تمنا سے) ؛ شدت سے چاہنا یا آرزومند ھونا ۔ (٦) بےمزہ ھونا ؛ ختم ھونا ۔ (۷) تبدیل ھو جانا؛ مدغم ھو جانا ۔ (۸) (تعمیرات) مدغم ھو جانا ۔

Never say die : ہمت نہ ہارنا ۔

To die in harness : مرتے دم تک کام کرتے رہنا ۔

To die in one's bed : طبیعی موت مرنا ۔

To die in one's shoes /-boots / To die with one 's shoes on /- boots on : مارا جانا ۔

To die in the last ditch : مرتے دم تک حفاظت کرتے رہنا ۔

To die laughing : ہنستے ہنستے بے دم ھوجانا ۔

To die on the wine : نا کامیاب ھونا ۔

To die the death : مرنا ؛ مارا جانا ۔

**Die : (v)** ٹھپہ لگانا ؛ ڈھالنا ۔

**Die-away : (a)** مضمحل ؛ پست ؛ چراغ سحری ۔

**Die-back : (n)** نارنگی کے درخت کی ایک بیماری ۔

**Die game : (v)** (۱) بہادری سے جان دینا ۔ (۲) آخری حد تک جدو جہد کرنا ۔

**Die hard : (v)** (۱) مشکل سے جان دینا ۔ (۲) نا کامیء مقدر کے باوجود لڑتے رہنا ۔

**Die-hard : (a)** سخت جان ؛ کٹر ۔

**Die-hard : (n)** کٹر سیاسی لیڈر ۔

**Die-hards : (n)** پیدل فوج کی ستانویں رجمنٹ ۔

**Die sinker : (n)** ٹھپہ ساز ؛ ٹھپہ بنانے والا ۔

**Die sinking : (n)** ٹھپہ سازی ۔

**Die-stock : (n)** ٹھپہ گیر ۔

**Die-up : (n)** (۱) کسی فطری مظاہر کی وجہ سے مویشیوں کی تباہی ۔ (۲) فطری مظاہر کی وجہ سے مردہ مویشی ۔

**Dieb : (n) [Arab."dib".]** (حیوانیات) شمالی افریقہ کا گیدڑ ۔

**Diecious :** دیکھو Dioccious

**Diedral :** Dihedral کی متبادل شکل ۔

**Diegesis : (n) [Gr."diegeomae".]** بیان ؛ توضیح ۔

**Diel : (a) [L."dies" + - AL]** چوبیس گھنٹوں کا ۔

**Dielectric : (n)** برق گزار ۔

**Dielectric : (a)** برق گزار ۔

Dielectric constant : (n) برق گزاری مستقل ۔

Dielectric fatigue : (n) برق گزاری تکان ۔

Dielectric polarisation : (n) تقطیب برق گزار ۔

Dielectric strength : (n) طاقت برق گزار ۔

Diencephalic : (a) وسط دماغ سے متعلق ۔

Diencephalon : (n) [mod. L.] وسط دماغ ؛ بین دماغ ۔

Dieresis : (n) دیکھو Diaeresis

Dies : (n) [L.] دن ۔

Dies irae : (n) [L.] (۱) روز جزا ؛ روز قیامت ؛ روز محشر ۔ (۲) لاطینی مناجات جو ان الفاظ سے شروع ہوتی ہے ۔

Dies non : (n) (۱) (قانون) وہ دن جس میں کوئی قانونی کار روائی نہ کی جا سکے ؛ تعطیل کا دن ۔ (۲) وہ دن جو شمار نہ کیا جائے یا کام میں نہ لایا جائے ۔

Diesis : (n) [Gr."diesis".] (۱) (یونانی موسیقی) نیم سرتی ۔ (۲) (طباعت) نشان ۔

Diesel : (n) ڈیزل ۔

Diesel cycle : (n) ڈیزل دور ۔

Diesel engine : (n) ڈیزل انجن ۔

Diet : (n) [OF."diete".] (۱) خورد و نوش ۔ (۲) مقررہ غذا ؛ پرہیزی غذا ۔ (۳) معمولی غذا ۔

Absolute diet : فاقہ ۔

Adequate diet : مناسب غذا ۔

Light diet : ہلکی غذا ۔

Diet : (n) [med. L."dieta".] (۱) مجلس ؛ کانفرنس ؛ قومی مجلس ؛ بین الاقوامی کانفرنس ۔ (۲) سلطنت کے مختلف طبقوں یا متفقہ ریاستوں کے نمائندوں کی مجلس ۔ (۳) مقررہ دن (مقدمہ کی سماعت کا) ۔ (٤) اجلاس (کسی کانفرنس کا جو ایک دن میں ختم ہو ) ۔ (٥) قانون ساز سبھا ۔ (٦) ( ٹکسال میں ) چاندی یا سونےکی چھیلن جو نمونہ کے لئے رکھی جاتی ہے ۔

Diet : (v) [OE."dueter".] (۱) کھلانا ۔ (۲) پرہیزی غذا استعمال کرانا ۔ (۳) مقررہ غذا دینا ۔ (٤) مقررہ نرخ پر کھلانا ۔ (٥) کھانا ۔ (٦) پرہیزی غذا کھانا ۔

Diet bread : (n) (بیماروں کے لئے) مخصوص روٹی ۔

Diet kitchen : (n) لنگر خانہ ۔

Dietal : (a) مجلس سے متعلق ؛ اجلاس سے متعلق ۔

Dietary : (n) [L."dietarius".] مقررہ نظام غذا ؛ مقررہ غذاؤں کی کتاب ۔

Dietary : (a) غذا کا یا غذا سے متعلق ؛ نظام غذا سے متعلق ۔

Dietetic : (a) [L."diaeteticus".] غذائی ؛ پرہیزی ؛ غذا کا یا غذا سے متعلق ؛ نظام غذا سے متعلق ۔

Dietetic : (n) غذائیات داں ۔

Dietetically : (adv.) غذائیات کی رو سے ۔

Dietetics : (n) غذا ئیات ؛ علم الاغذا ۔

Diethene : (n) دو ایتھین کے معادل سے بنا ۔

Diethyl : (n) اصلیہ اتھیل کا دوہرا لمہ ۔

Dietic /Dietical : (a) دیکھو Diaeresis

Dietine : (n) [F.] ذیلی مجلس شوریٰ ۔

Dietist /Dietician /Dietitian : (n) غذائیات داں ؛ ماہر علم الاغذیہ ۔

Dietrichite : (n) [f."Dietrich, a German Dhenist".] ریشہ دار پھٹکری جس میں جست اور دوسرے اساسے ہوتے ہیں ۔

Dif : (Prefix.) لاطینی الفاظ میں f سے پہلے آتا ہے ۔

Diffa : (n) [Arab."dyafah".] ضیافت ۔

Diffame : دیکھو Defame

Diffarreation : (n) [L."diffareationem".] قدیم روم میں طلاق کا ایک طریقہ ۔

Differ : (v) [F."differer".] (۱) مختلف ہونا ۔ (۲) ممتاز ہونا ۔ ممیز ہونا ۔ (۳) مختلف رائے رکھنا؛ اختلاف کرنا ۔ (٤) مختلف بنانا ۔

To agree to differ : ایک دوسرے کو معقول کرنے کی کوشش سے دست بردار ہو جانا ۔

Differ : (n) (۱) اختلاف ؛ عدم مشابہت ؛ عدم مطابقت ۔ (۲) مابہ الاختلاف ؛ مابہ الامتیاز ۔ (۳) تفاوت ؛ کمی بیشی ؛ باقی ؛ ما بقی ۔ (٤) (اسٹاک) تجارتی قرضے کے حصوں کی قیمت میں تبدیلی ۔ (٥) اختلاف رائے ؛ نزاع ؛ جھگڑا ۔ (٦) علامت امتیازی ؛ فرق ؛ فصل ؛ تفریق ۔ (۷) (نقابت) مارکہ میں تبدیلی یا اضافہ ۔

Difference : (n) [F."difference".] دیکھو Differ

Common difference : (ریاضی) فرق مشترک ۔

It makes a great difference : یہ بات بہت اہم ہے ۔

Method of difference : طریقہ عکس ۔

To make a difference between : مختلف برتاؤ کرنا ؛ یکساں سلوک نہ کرنا ۔

To split difference : سمجھوتہ کرنا ۔

Difference : (v) ممیز کرنا ؛ (نقابت) علامت امتیازی ہونا ؛ فرق کرنا ؛ (ریاضی) فرق نکالنا ۔

Difference of exchange : فرق شرح مبادلہ ؛ بٹاون ۔

Difference of opinion : اختلاف رائے ۔

Difference tone : (n) (سماجیات) تفریقی سرتی ۔

Different : (a) مختلف ؛ علاحدہ ؛ الگ ؛ جدا ؛ دوسرا ؛ متفاوت ؛ غیر معمولی ؛ مخصوص ۔

Different : (adv.) مختلف طورپر ؛ دوسری طرح ؛ جداگانہ ۔

Differential : (a) [L."differentialis".] (۱) اختلا ف یا فرق کا ؛ اختلاف سے متعلق ؛ اختلافی ؛ امتیازی ؛ تفریقی ؛ اختلاف ظاہرکرنے والا ؛ اختلاف پر مبنی ۔ (۲) ما بہ الامتیاز ؛ ممتاز یا ممیز کرنے والا ؛ نوعی یا ذاتی فرق پر مبنی ۔ (۳) (طبیعیات) فرق نما ؛ فرقی ۔ (٤) (میکانیات)تبدیلی پذیر؛ فارقہ (پرزہ)۔ (٥) (ریاضی) تفریقی ؛ تفرقی ۔

Differential : (n) (۱) (ریاضی) تفریق ۔(۲) (ص) امتیازی خصوصیت ؛ امتیازی ساعت ۔ (۳) (تجارت) تفاوتی محصولات ؛ تفریقی محصولات ۔ (٤) تفاوت اجرت ۔(٥) تفاوت شرح ۔ (٦) فرقی گیرہ ۔ (۷) تفرقی شمار الدم ۔

Differential association : (n) (سماجیات) تفاوتی انیلا ۔

Differential blood count : (n) تفرقی شمار جسمیات خوں ؛ تفرقی شمارالدم ۔

Differential calculus : (n) (ریاضی ) احصائے تفرقی ۔

Differential coefficient : (n) تفرقی سر ۔

Differential diagnosis : (n) فرقی تشخیص ۔

Differential duties : (n) تفاوتی محصولات ؛ تفریقی محصولات۔

Differential equation : (n) (ریاضی) تفرقی مساوات ۔

Differential fertility : (n) تفرقی بار آوری۔

Differential galvanometer : (n) فرق نما رو پیما ۔

Differential gear : (n) فرق گیرہ ۔

Differential geometry : (n) تفرقی علم ہندسہ ۔

Differential motion : (n) فرقی حرکت ۔

Differential process : (n) تفر یق پذیر عمل ۔

Differential psychology : (n) تفرقی نفسیا ت ۔

Differential pully : (n) تفرقی چرخی ۔

Differential rate : (n) تفرقی شرح ۔

Defferential refraction : (n) (فلکیات) تفرقی انعطاف فلکی ۔

Differential route : (n) تفاوتی شرح ۔

Differential sensibility : (n) تمیزی حساسیت ۔

Differential thermometer : (n) فرق نما تپش ۔

Differential wheel and axle : فرقی چرخ و محور ۔

**Differential winding : (n)** تفرقی لپیٹ ۔

**Differentially : (adv.)** اختلاف یا فرق دکھاتے ہوئے ؛ تفریق یا امتیاز کرتے ہوئے ۔

**Differentiate : (v)** (۱) ما بہ الامتیاز ہونا ؛ فصل ہونا ۔ (۲) رفتہ رفتہ امتیاز یا تفریق پیدا ہونا یا پیدا کرنا ؛ مخصوص ہونا یا کرنا ؛ تقسیم عمل ہونا یا کرنا ۔ (۳) امتیاز کرنا ؛ فرق کرنا ؛ ممیز کرنا ۔ (٤) فرق نکالنا ؛ تفرقی سر نکالنا ۔ (٥) مختلف بنانا ؛ فرق بتانا ۔

**Differentiation : (n)** امتیاز ؛ تمیز ؛ تقسیم عمل ؛ تفریق ؛ تفرق ؛ (حیاتیات) تدریجی تفرق ۔

**Induced differentiation :** (حیاتیات) امالی تفرق ؛ ماحولی تفرق ۔

**Inherent differentiation :** (حیاتیات) خلقی تفرق ؛ ذاتی تفرق ۔

**Social differentiation :** (سماجیات) عمرانی تفریق ؛ سماجی تفریق ۔

**Differentiator : (n)** تفریق کنندہ ؛ تغیر دہندہ ۔

**Differently : (adv.)** دیکھو Different

**Difficile /-il : (n) [OF."diffcile".]** مشکل ؛ دشوار ؛ کھرا ؛ سخت گیر ؛ معاملے کا سخت ۔

**Difficileness : (n)** دشواری ؛ سخت گیری ۔

**Difficult : (a) [Back-formation f "difficulty".]** مشکل ؛ دشوار ؛ کٹھن ؛ بھاری ؛ سخت ؛ ٹیڑھا ؛ پیچیدہ ؛ دقت طلب ۔

**Difficult : (v)** مشکل میں ڈالنا ؛ حیران کرنا ۔

**Difficultly : (adv.)** مشکل سے ؛ بہ دقت ۔

**Difficulty : (n)[L."difficultas".]** (۱) مشکل ؛ اشکال ؛ دشواری ؛ دقت ؛ پیچیدگی ۔ (۲) روک ؛ رکاوٹ ؛ امر مانع ۔ (۳) پریشانی ؛ خصوصاً مالی دشواریاں ۔ (٤) پس و پیش ؛ تامل ؛ اعتراض ۔ (٥) اختلاف ۔

**To make a difficulty :** تامل کرنا ۔

**Diffidation : (n) [med. L."diffidatio".]** دشمنی کا اعلان ؛ قطع روابط دوستانہ ۔

**Diffidence : (n) [L."diffidentia".]** اعتماد نفس نہ ہونا ؛ بےحوصلگی ؛ شرمیلاپن ؛ جھجك ؛ حجاب ؛ انکسار ؛ شك ؛ شبہ ؛ بے اعتمادی ۔

**Diffident : (a)** اعتماد نفس رکھنے والا ؛ بے حوصلہ ؛ شر میلا ؛ منکسر ؛ مشکوك ۔

**Diffidently : (n)** بے حوصلگی یا شرمیلےپن سے ؛ جھجکتے ہوئے ۔

**Diffluence : (n) [See next.]** (۱) رقت ؛ رقیق یا سیال ؛ سیالیت ۔ (۲) پگھل جانا ؛ رقیق ہوجانا ؛ سیال شدگی ۔

**Diffluent : (a) [L."diffluentem".]** (۱) پگھلنے والا ؛ رقیق ہوجانے والا ۔ (۲) (طبیعیات) رقیق ؛ سیال ۔ (۳) (نباتیات) رقیق شوندہ ۔

**Diffract : (a) [L."diffractus".]** (نباتیات) قطع دار ۔

**Diffract : (v) [L."diffringere".]** (بصریات) شعاع کو تاریك اور روشن پٹوں میں منتشر کرنا ۔

**Diffraction : (n)** (۱) (بصریات) انکسار شعاع ؛ کسر شعاع ؛ انکسار ۔ (۲) انکسار امواج ۔

**Diffraction grating : (n)** انکساری جالی ۔

**Diffraction of light : (n)** (بصریات) انکسار نور ۔

**Diffraction of sound : (n)** (سماجیات) انکسار صوت ۔

**Diffractive : (a)** کاسر شعاع ۔

**Diffractively : (adv)** کسر شعاع کرتے ہوئے ۔

**Differactometer : (n)** انکسار پیما ؛ کسر شعاع پیما ۔

**Diffugient : (a) [L."diffugientem".]** منتشر ہونے والا ۔

**Diffusate : (n) [DIFFUSE+-ATE.]** مرکب کا وہ قلم نما حصہ جو زق پاشی میں جھلی سے گزرتا ہے ۔

**Diffuse : (a) [L."diffusus".]** (۱) پھیلا ہوا ؛ منتشر ؛ بکھرا ہوا ؛ پریشان ۔ (۲) طول طویل ؛ طولانی ۔

Diffuse : (v) [L."diffus-".] (۱) پھیلانا؛ منتشر کرنا؛ تشریح کرنا ۔ (۲) (طبیعیات) (گیسوں یا رقیق مادوں کا) نفوذ کرنا ۔ (۳) منتشر ہونا ۔

Diffused : (a) منتشر ؛ پھیلا ہوا ؛ بکھرا ہوا ؛ نفوذ شدہ ۔

Diffused emission : (n) منتشر اخراج بو ۔

Diffused light : (n) (بصریات) نفوذ شدہ نور ۔

Diffused lighting : (n) نفوذی تنویر ۔

Diffused nebula : (n) غیر منظم سحابہ ۔

Diffused reflection : (n) (بصریات) بے قاعدہ انعکاس ۔

Diffusedly : (adv.) منتشر طور پر ۔

Diffusedness : (n) انتشار ؛ پراگندگی ؛ بکھرا ہوا ہونا ۔

Diffusely : (adv.) منتشر طور پر ؛ طوالت کے ساتھ ۔

Diffuseness : (n) پھیلاؤ ؛ انتشار ؛ طول طوالت ۔

Diffuser : (n) منتشر کرنے یا ہونے والا ؛ پھیلانے والا ۔

Diffusibility : (n) نفوذ پذیری ۔

Diffusible /- able : (a) نفوذ پذیر ؛ قابل نفوذ ۔

Diffusible ion : (n) قابل نفوذ برق پارہ ۔

Diffusibleness : (n) نفوذ پذیری ۔

Diffusiometer / Diffusimeter : (n) نفوذ پیما ۔

Diffusion : (n) [L."diffusionem".] پھیلاؤ ؛ انتشار ؛ نفوذ ؛ طول ؛ نشر ۔

Diffusion barrier : (n) (طبیعیات) نفوذی پردہ ۔

Diffusion co-efficient : (n) نفوذی شرح ؛ نفوذی ضربیہ ۔

Diffusion flow : (n) نفوذی بہاؤ ۔

Diffusion motion : (n) نفوذی حرکت ۔

Diffusion of culture : تہذیب کا رچاؤ ۔

Diffusion of light : (n) (بصریات) نفوذ نور ؛ بےقاعدہ انعکاس ۔

Diffusional : (a) نفوذی ۔

Ddiffusionism : (n) پھیلی ہوئی ثقافتی مماثلت تاریخی میل جول کی شہادت میں ۔

Diffusionist : (n) ثقافتی تاریخ میں ثقافتی نفوذ کی اہمیت کا حامی ۔

Diffusive : (a) پھیلنے والا ؛ منتشر ؛ طولانی ؛ طول طویل ۔

Diffusively : (adv.) پھیل کر ؛ منتشر ہو کر ؛ طولانی طریقے سے ؛ طوالت سے ۔

Diffusiveness : (n) انتشار ؛ طول ؛ طوالت پسندی ؛ نفوذ پذیری ؛ نفوذیت ۔

Diffusivity : (n) دیکھو Diffusibility

Dig : (v) [OE."dic".] (۱) کھودنا ۔ (۲) کریدنا ؛ تحقیق کرنا؛ تفتیش کرنا ؛ کھوج لگانا ۔ (۳) کھود کر راستہ نکالنا ؛ راہ نکالنا؛ سرنگ کھودنا ۔ (٤) کھودکر نکالنا یا حاصل کرنا ۔ (٥) بھونکنا؛ بھونك دینا؛ چبھونا ؛ گڑونا ۔ (٦) (پسلی میں) گدگدانا ۔ (۷) ( عام ) سمجھنا ؛ بغور سننا ؛ غور کرنا ۔ (۸) ( عام ) قیام کرنا ۔ (۹) ( عام ) پسند کرنا ۔

To dig a pitfall : پھانسنے کی کوشش کرنا ؛ جال بچھانا ۔

Dig : (n) (۱) کھدائی ۔ (۲) کھودنے کا اوزار ۔ (۳) گڑونا ۔ (٤) محنتی طالب علم ۔ (٥) قیام گاہ ۔ (٦) رقص میں پاؤں پٹکنا ۔

Dig-at : (n) (کسی پر) چوٹ ؛ فقرہ ۔

Dig at : (v) کسی پر چوٹ کرنا ؛ فقرہ کسنا ۔

Dig down : (v) (۱) کھودکر گرادینا ؛ کھود کر نکالنا ۔ (۲) اپنی جیب میں ہاتھ دینا ۔

Dig in : (v) (۱) (لڑائی میں) خندق کھود کر دفاعی مورچہ بنانا ۔ (۲) قدم جمانا ؛ جمنا ۔ (۳) کھانا شروع کرنا ۔ (٤) تیز دوڑنا ۔

Dig into : (v) خرچ کر دینا ۔

Dig out : (v) (۱) کھود کر نکالنا یا حاصل کرنا ۔ (۲) تیزی سے روانہ ہونا ؛ روانہ کرنا ۔

Dig up : (v) (۱) کھود کر نکالنا ۔ (۲) کھودنا ۔ (۳) جوتنا ۔ (٤) کھوج نکالنا ۔ (٥) چندہ دینا ۔

Digallic acid : (n) ڈائی گیلک ایسڈ ؛ گیلک ترشے کے کے دو سالموں والا ۔

Digamist : (n) دو زواجی ؛ دو شادی کرنے والا / والی ۔

Digamma : (n) [Gr."digamma".] قدیم یونانی حروف تہجی کا چھٹا حرف ، سامی "و" کے مماثل ۔

Digammate / Digammated : (a) "و" رکھنے والی ( زبان ) ۔

Digamous : (a) (۱) دوسری شادی کرنے والا/والی ؛ عقد ثانی سے متعلق ۔ (۲) (نباتیات) نر مادہ ۔

Digamy : (n) [L."digamia".] عقد ثانی ؛ نکاح ثانی ۔

Digastric : (a) (۱) (تشریحات) دو پھولے ہوئےکناروں والا (پٹھا) ۔(۲) نچلے جبڑے کے پٹھوں سے متعلق ۔

Digastric : (n) دو شکمی عضلہ ۔

Digenea : (n) [DI-+Gr."genea".] (حیوانیات) وشیمات ۔

Digeneous : (a) (۱) دو جنسی ۔(۲) وشیمات سے متعلق ۔

Digenesis : (n) [mod. L.] (حیوانیات) دو طریقی تولید ؛ (حیاتیات) دو طفیلی نوازی ۔

Digenetic : (a) دو طریق تولیدی ؛ تبدیل تولیدی ۔

Digenite : (n) [Gr."digenes".] تانبے کے خالص سلفائیڈ کی ایک قسم ۔

Digenous : (a) [Gr."di+genos"+-OUS.] دو جنسہ ۔

Digeny : (n) تولید ۔

Digest : (n) [L."digesta".] مجلہ ؛ مجموعہ ؛ خلاصہ (خصوصاً قوانین کا) ؛ خلاصہ مضامین ؛ مجموعہ قوانین ۔

Digest : (v) [L."digerere".] (۱) ترتیب دینا ؛ تدوین کرنا ؛ مرتب کرنا ۔ (۲) خلاصہ کرنا ؛ مختصر کرنا ؛ تلخیص کرنا ۔ (۳) غور کرنا ؛ ذہن میں ترتیب دینا ۔ (٤) ہضم کرنا ؛ ہضم ہونا ؛ تحلیل کرنا یا ہونا ؛ پچنا ۔ (٥) ہضم میں مدد دینا ۔ (٦) (فتح کئے ہوئے ملک پر) تسلط جمانا ۔(۷) سہنا ؛ برداشت کرنا ؛ سہارنا ؛ انگیز کرنا ؛ سن کر پی جانا ۔ (۸) کسی چیز سے غذائے روحانی حاصل کرنا ۔ (۹) جوش دینا ۔

Digesta : (n) [[mod. L.] ہضم شوندہ ۔

Digestant : (n) (طب) ہاضم ؛ دوائے ہاضمہ ۔

Digested : (a) ہضم کیا ہوا؛ تلخیص کیا ہوا؛ سمجھا ہوا ۔

Digestedly : (adv) ہضم کرتے ہوئے ۔

Digester /-or : (n) (۱) ترتیب دہندہ؛ مرتب ؛ خلاصہ کنندہ؛ ہضم کرنے والا ؛ چورن ؛ ہاضم دوا ۔ (۲) یخنی کا برتن ؛ پختالہ ۔

Digestible/ Digestable : (a) قابل ہضم ؛ ہضم پذیر ؛ ترتیب پذیر ۔

Digestible nutrient : (n) ہضم پذیر اغذیہ جیسے کاربوہائیڈریٹ پروٹین اور چربی ۔

Digestableness : (n) ہضم پذیری ؛ ترتیب پذیری ؛ تلخیص پذیری ۔

Digestibly : (adv) قابل ہضم طور پر ؛ ہضم پذیر طریقے سے ؛ ترتیب پذیری سے ۔

Digestion : (n) (۱) ہضم ؛ پچاؤ ؛ گوارائی ۔(۲) قوت ہضم ؛ ہاضمہ ؛ انہضام ۔ (۳) دم پخت کرنا ؛ یخنی تیار کرنا ۔ (٤) (نفسیات) قوت مدرکہ ۔ (٥) (کیمیا) تجزیہ ؛ پاشیدگی ۔ (٦) چٹانوں کا زمین کے رقیق طبقے میں گھل جانا ۔

Digestion coefficient : (n) شرح انہضام ۔

Digestive : (a) ہاضمہ کا ؛ ہاضم ؛ ممد ہاضم ؛ ہاضمی ۔

Digestive : (n) (۱) ہاضوم ؛ دوائے ہاضمہ ؛ کوئی چیز جو ہاضمہ میں مدد دے ۔ (۲) پھوڑے کو پکا دینے والا مرہم ۔ (۳) کاغذی میٹھا بسکٹ ۔

Digestive apparatuses : (n) آلات ہضم ؛ اعضائے انہضام ۔

Digestive gland : (n) ہاضمی غدہ ۔

Digestive juice : (n) ہاضمی رس یا عرق ۔

Digestive powder : (n) چورن ۔

Digestive system : (n) هاضمی نظام ؛ نظام انہضام ۔

Digestive tract : (n) خطۂ ہضم ۔

Digestively : (adv) ہاضمہ میں مدد دیتے ہوئے ۔

Digestiveness : (n) ہاضمیت ۔

Diggable : (a) کھودنے کے لائق ؛ کھدائی کے لائق ۔

Digger : (n) (۱) کھودنے والا ؛ جستجو کرنے والا ۔ (۲) سونا کھودنے والا یا تلاش کرنے والا ۔ (۳) (عام) آسٹریلیا کا رہنے والا ؛ آسٹریلوی ۔ (٤) مشین کا ایک پرزہ : حافر ۔ (٥) شمالی امریکا کے باشندے جو جڑیں کھود کر کھاتے ہیں ۔ (٦) (انگلستانی تاریخ) حامیٔ مساوات ۔ (۷) ایک قسم کی بھڑ ؛ تتیا ۔ (۸) (عام) سٹے بازوں کے لئے تھیٹر کا ٹکٹ خریدنے والا ۔

Grave digger : گورکن ۔

Digger wasp : (n) ایک قسم کی بھڑ ؛ تتیا ؛ زنبور ۔

Digging : (n) (۱) کھائی ؛ کرید ؛ کھوج ؛ تفتیش ؛ تحقیقات حفر ۔ (۲) (جمع) کان ؛ سونے کی کان ۔ (۳) (جمع) (روز) کرایہ کے کمرے ۔ (٤) مکان ؛ جگہ ؛ مقام ۔

Dry digging : سونے کی وہ کان جو اونچی جگہ پر ہو ۔

Wet digging : سونے کی وہ کان جو دریا کے کنارے ہو ۔

Dight : (v) [OE."dihtan".] سنورنا ؛ کپڑے پہننا ؛ سنوارنا ؛ تیار کرنا ؛ سجانا ؛ آراستہ کرنا ۔

Digit : (n) [L."digitus".] (۱) انگلی ۔ (۲) تین چوتھائی انگل ؛ انگل بھر ۔ (۳) صفر سے نو تک کوئی ہندسہ عدد؛ عدد مفرد ۔ (٤) (فلکیات) (سورج یا چاند کے) قطر کا بارھواں حصہ ؛ اِصبع ۔

Digital : (a) انگلی کا ؛ انگل کا ؛ ہندسے یا عدد سے متعلق ؛ انگشتی (فلکیات) اِصبعی ۔

Digital : (n) (۱) (تمسخرانہ) انگلی ؛ انگشت ۔ (۲) پیانو یا آرگن باجے کا پردہ ۔ (۳) عنکبوت کے پا محسہ کا آخری جوڑ ۔

Digital artery : (n) انگشتی شیریان ۔

Digitalic : (a) [f. DIGITALIS+-IC.] زہرالکشاتبین سے متعلق ۔

Digitaliform : (a) (نباتیات) انگشتی شکل ؛ انگشت نما ۔

Digitalin : (n) مادہ زہرالکشاتبین ؛ ڈیجیٹلِن ۔

Digitalis : (n) [mod. L."digitalis".] زہرالکشاتبین ؛ برگ زہرالکشاتبین ۔

Digitally : (adv) انگشت وار ؛ انگشت سے ۔

Digitate : (a) [L."digitatus".] (۱) (حیوانیات) پنجہ دار ؛ اصبع دار (۲) (نباتیات) پنجہ نما ؛ کھرے بر مرکزی ( Centifngal ) حصوں پر مشتمل ۔

Digitate : (v) پنجہ نما حصوں میں منقسم ہونا ۔

Digitated : (a) دیکھو Digitate

Digitately : (adv) پنجہ وارانہ ۔

Digitation : (n) پنجہ داری ؛ اِصبعیت ؛ تصبع ۔

Digiti : جزو ترکیبی بہ معنی "انگشت" ؛ "انگلی" ۔

Digitiform : (a) انگشتی شکل ۔

Digitigrade : (a) (حیوانیات) پنجوں کے بل چلنے والا ؛ اِصبع خرام ؛ پنجہ چال ۔

Digitigrade : (n) پنجہ چال جانور ۔

Digitigradism : (n) اِصبع خرامی ؛ پنجہ چالی ۔

Digitinervate / Digitinerved / Digitinervous : (a) (نباتیات) پنجہ رگہ ۔

Digitipartite : (a) کثیر گوشکہ ؛ کثیر الفصوص ۔

Digito : جزو ترکیبی Digitalis کا مخفف ۔

Digitolein : (n) برگ زہرالکشاتبین سے حاصل کیا ہوا روغن ۔

Digitus : (n) [L.] اِصبع ؛ انگشت ۔

Diglossia : (n) [L."di+glossia".] دو شگافی زبان رکھنا ۔

Diglot / Diglott : (a) [Gr."diglottos".] دو زبانہ ۔

Diglot / Diglott : (n) دو زبانی کتاب ۔

Diglotism : (n) دو زبانی ۔

Diglyph : (n) [Gr."di+glyphin".] (تعمیرات) چھجہ جس میں دو عمودی نالیاں ہوں ۔

Dignified : (a) باوقار ؛ معزز ؛ بلند مرتبہ ؛ بزرگ ؛ شاہانہ ؛ ذی شان ۔

Dignifiedly : (adv.) باوقارطور پر ؛ معززانہ ۔

Dignifier : (n) با رتبہ بنانے والا ؛ بلند مرتبہ بنانے والا ۔

Dignify : (v) [OF."dignifier".] (۱) لائق بنانا ؛ اہل بنانا ؛ قابل بنانا ۔(۲) اعزاز عطا کرنا ؛ عزت بخشنا ؛ سرفراز کرنا ؛ مشرف کرنا ۔ (۳) شاندار بنانا ؛ پر شوکت بنانا ۔ (٤) چھوٹے شخص یا چھوٹی چیز کو اونچے لقب سے مخاطب کرنا ۔

Dignitary : (n) [L."dignitas".] معزز افسر ؛ بڑا عہدہ دار (خصوصاً کلیسا کا)۔

Dignitary : (a) معزز ؛ باوقار (خصوصاً کلیسا کا)۔

Dignity : (n) [OF."dignete".] (۱) عظمت؛ حرمت؛ قدروقیمت ۔ (۲) شان ؛ بلند درجہ یا رتبہ ؛ منزلت؛ مرتبہ ۔(۳) معزز عہدہ یا درجہ ؛ معزز خطاب ؛ منصب ۔ (٤) آن بان ؛ وجاہت ؛ وقار ۔(٥) امراء ۔ (٦) (فلکیات) سعود ۔ (۷) جامع کلمہ یا قول ۔

Digoneutic : (a) [Gr."di+goneunin".] (حشریات) دو جھولی ۔

Digonous : (a) [Gr."di+gonos".] (نباتیات) دو زاویوں والا ۔

Digram : (n) دیکھو Diagraph

Digraph : (n) [Gr."di+graphe".] (۱) دو حرفوں کا مجموعہ جو مل کر ایک آواز دے ۔(۲) دو متواتر حروف کا مجموعہ ۔

Digraphic : (a) ایک ایسے دو حرفوں والا جو مل کر ایک آواز دے ۔

Digress : (v) [L."digress -".] (۱) بھٹک جانا ؛ ہٹ جانا ؛ انحراف کرنا ؛ تجاوز کرنا ؛ شاہراہ کو چھوڑ دینا ۔ (۲) اصل موضوع سے ہٹ جانا (تقریر یا تحریر میں)۔

Digresser : (n) بھٹکنے والا ؛ اصل موضوع سے گریز کرنے والا ۔

Digression : (n) انحراف ؛ تجاوز ؛ اصل موضوع سے ہٹ جانا ؛ لغزش ؛ گریز ؛ جملہ معترضہ ۔

Digressional : (a) انحرافی ۔

Digressive : (a) منحرف ؛ متجاوز ؛ انحراف پذیر ۔

Digressively : (adv.) بطور تجاوز ؛ منحرف ہو کر ۔

Digressiveness : (n) انحرافیت ۔

Digue : (n) [Fr.] دیکھو Dike

Digynia : (n) [mod. L.] دو بقچوی پودوں کی ایک نوع ۔

Digynian / Digynious : (a) دو بقچوی پودوں سے متعلق ۔

Digynous : (a) دو بقچوی ۔

Dihedral : (a) [f. next+-AL.] (۱) دو سطحی ۔(۲) سطحوں کے تقاطع سے بنے مسطح کا ۔

Dihedral : (n) وہ سطح جو دو سطحوں کے تقاطع سے بنے ۔

Dihedral angle : (n) دو سطحی زاویہ ۔

Dihedron : (n) [Gr."di+dis+edra".] دیکھو Dihedral

Dihelios / Dihelium : (n) [Mod. L.] (فلکیات) شکل بیضوی کا معین جو ماسکہ سے گزرتا ہے ۔

Dihexagonal : (a) دو شش سطحی ؛ بارہ سطحی ۔

Dihybrid : (a) دوغلا دو دوغلا ؛ دو ارثی دوغلا ؛ دو نسلی دوغلا ۔

Dihybrid inheritance : دو نسلی دوغلی میراث ۔

Dihydrate : (n) کیمیاوی مرکب جس میں پانی کے دو سالمے ہوں ۔

Dihydrite : (n) تانبے کا خالص فاسفیٹ جس میں پانی کے دو معادل ہوں ۔

**Dihydor : (a)** ہائیڈروجن کے دو جوہروں سے مرکب ۔

**Diiamb : (n) [L."diiambus".]** وہ رکن جس میں دو آئیمب (Iamb) ہوں ۔

**Dik-dik : (n)** ایک چھوٹا افریقی آھو ۔

**Dika : (n) [W. "African name".]** جنگلی آم کی قسم کے ایک پھل سے تیار کیا ہوا کو کوا کی طرح کا مادہ ؛ ڈیکا ۔

**Dika bread : (n)** ڈیکا اور دوسرے گرم مسالوں سے تیار کی ہوئی روٹی ۔

**Dike/Dyke : (n) [OE."dic".]** (۱) کھائی ؛ خندق ۔ (۲) مینڈھ ؛ پشتہ ؛ بند ؛ نیچی دیوار ۔ (۳) (مجازاً) مورچہ ؛ روک ؛ سد ۔ (٤) (ارضیات) چٹان کا شگاف جس میں کوئی مادہ جمع ہوجائے؛ ایسا مادہ ؛ چٹانی پشتہ ۔ (٥) آب گزر؛ نالا ۔

**Dike/Dyke : (v)** (۱) مینڈھ ؛ پشتہ یا بند باندھ کر محفوظ کرنا ۔ (۲) کھائی یا خندق کھودنا ۔ (۳) سن وغیرہ کو آب گزر میں بھگونا ۔ (٤) آب گزر بنا کر پانی نکالنا ۔

**Dike-grave : (n)** (۱) ولینديزی افسر جو بند کا نگراں ہوتا ھے ۔ (۲) (انگلستان) دیکھو Dike-reeve ۔

**Diker/Dyker : (n)** پشتہ یا احاطہ کی دیواریں بنانے والا ۔

**Diktat : (n)[L."dictatum".]** بے رحمانہ فیصلہ جو کسی مغلوب قوم یا ملک پر نافذ کیا جائے ۔

**Dilacerate : (v) [L."dilacerare".]** پھاڑنا ؛ پارہ پارہ کرنا ۔

**Dilaceration : (n)** دریدگی ۔

**Dilactic : (a)** دو شیری ۔

**Dilambdodont : (a) [Gr."di+lamda+odont".]** (حیوانیات) دو نوکی ڈاڑھ والا (جانور) ۔

**Dilamination : (n) [L."dilaminare".]** (نباتیات) دو رقیت ۔

**Dilapidate : (v) [L."dilapidare".]** (۱) توڑپھوڑ دینا؛ ٹوٹ پھوٹ جانا ۔ (۲) شکستہ حال کرنا یا ہونا؛ خستہ حال کرنا یا ہونا ؛ ضائع کرنا ۔

**Dilapidated : (a)** شکستہ حال ؛ مسمار شدہ ۔

**Dilapidation : (n)** (۱) اسراف ؛ فضول خرچی ۔ (۲) توڑ پھوڑ؛ ٹوٹ پھوٹ ؛ شکست و ریخت ؛ شکستہ حالی ؛ خستہ حالی ؛ زوال ۔ (۳) شکست و ریخت کا معاوضہ ۔ (٤) ٹیلہ یا پہاڑی کے کسی حصے کا گرنا یا اس کا ملبہ ۔

**Dilapidator : (n)** شکست و ریخت کرنے والا ؛ توڑ پھوڑ کرنے والا ۔

**Dilatability : (n)** توسیع پذیری ؛ اتساع پذیری ۔

**Dilatable : (a)** توسیع پذیر ؛ اتساع پذیر ؛ بڑھانے یا کشادہ کرنے کے قابل ۔

**Dilatableness : (n)** توسیع پذیری ؛ اتساع پذیری ۔

**Dilatancy : (n)** قابلیت اتساع ۔

**Dilatant : (a) [L."dilatantem".]** متسع ۔

**Dilatant : (n)** متسع ؛ متسع (آلہ) منبسط شوندہ ؛ پھیلنے والا ۔

**Dilatate : (a)** (حیوانیات) متسع ؛ پھیلا ھوا ۔

**Dilatation : (n)** کشادگی ؛ توسیع ؛ پھیلنا ؛ اتساع ؛ پھیلاؤ ؛ انبساط ؛ طوالت ؛ افزائش ۔

**Dilatator : (n)** (تشویش) پھیلانے والا ؛ توسیعی عضلہ ؛ موسع (حرکیات) ؛ موسع (آلہ) ۔

**Dilatatory : (n)** ( حرکیات ) موسع ( آلہ ) ۔

**Dilate : (v) [F."dilater".]** (۱) چوڑا کرنا یا ھونا ؛ پھیلنا ؛ پھیلانا ؛ وسیع کرنا یا ھونا ؛ کشادہ کرنا یا ھونا ۔ (۲) تفصیل کرنا ؛ تشریح کرنا ؛ شرح و بسط سے بیان کرنا ۔

**Dilate : (a)** دیکھو Dilated

**Dilated : (a)** پھیلا ھوا ؛ متسع ؛ (نقابت) منبسط ۔

**Dilatedly : (adv.)** کشادگی کی رو سے؛ کشادگی کے طور پر ۔

**Dilater : (n)** (عضویات) وہ پٹھا جو کسی عضو کو پھیلانے کا کام کرے ۔

**Dilation : (n)** دیکھو Dilatation

**Dilation of heart :** انبساط قلب ۔

**Dilative : (a)** موسع ۔

Dilatometer : (n) اتساع پیما ۔

Dilatometric : (a) اتساع پیمائی سے متعلق ۔

Dilator : (n) موسع ؛ دیکھو Dilatator ۔

Dilatoriness : (n) تعویق ؛ تساہل ؛ ٹال مٹول ؛ سستی ؛ درنگ ؛ تاخیر ۔

Dilatory : (a) [L."dilatorius".] تعویقی ؛ تاخیری ؛ سست ؛ دیر لگانے والا ؛ دیر کرنے والا ۔

Dilatory : (n) (قانون) تاخیری عذر ۔

Dilatory defence/- plea : (n) تاخیری عذر ۔

Dilatory motion : (n) تعویقی تحریک ۔

Dilemma : (n) [Gr."diemma".] دوہری شکل ؛ دونوں طرف شکل ؛ گومگو (کا معاملہ) ؛ چپقلش ؛ محتمل الضدین ؛ ذوالجہتین ۔

Dilemmatic /-al : (a) گومگو کا ؛ ذوالجہتی ۔

Dilemmatically : (adv.) گومگو کی حالت میں ؛ حیص بیص کے ساتھ ۔

Dilettant : (n) دیکھو Dilettante

Dilettante : (n) [It."dilettare".] (۱) فنون لطیفہ کا شائق یا قدر داں ۔ (۲) اتائی ۔ (۳) (کسی فن میں) شد بد رکھنے والا ۔ (٤) اتائیوں کا سا ۔ (٥) (فلسفہ) شوق ور ۔

Dilettante : (v) فنون لطیفہ میں شوق رکھنا ؛ (کسی فن میں) شدبد رکھنا ۔

Dilettantish/Dilettantaish : (a) اتائی سا ؛ شوق ور سا ۔

Dilettanism/Dilettantasm : (n) اتائیت؛ اتائی پن ؛ شوق وریت؛ فنون لطیفہ کا شوق ۔

Dilettantist : (n) دیکھو Dilettantish

Diligence : (n) [L."diligentia".] (۱) سرگرمی ؛ جانفشانی ؛ تندہی ؛ محنت ۔ (۲) (اسکاٹستانی قانون) قانونی کار روائی ۔ (۳) (قانون) توجہ ۔

To do or have diligence : خبردار ہونا ۔

Diligence : (n) [mod. f.] کرائے کی شکرم ؛ ڈاک کی گاڑی ۔

Diligent : (a) [L."diligentem".] محنتی ؛ تن دہی سے کام کرنے والا ؛ مستعد ؛ ساعی ۔

Diligently : (adv.) تن دہی سے ؛ مستعدی سے ؛ محنت سے ۔

Dill : (n) [OE,"dili","dile".] ایک پتھر دار بوٹی جس کا پھل یا بیج کا سر ریاح ہوتا ہے ؛ شبت ؛ سویا ؛ اجوائن ۔

Dill : (v) تسلی دینا ۔

Dill water : (n) ایک دوا جو بچوں کو پیٹ میں مروڑ ہونے پر دی جاتی ہے ؛ گرائپ واٹر ۔

Dillenia : (n) [after "Dillenius" professor of botany at Oxford.] درختوں اور جھاڑیوں کی ایک قسم جو جزائر شرق الہند میں پائی جاتی ہے اور جس کے درخت اونچے اور پھول خوبصورت ہوتے ہیں ؛ ڈیلنیا ۔

Dilleniaceous : (a) خوبصورت پھولوں والے اونچے درختوں سے متعلق جو جزائر شرق الہند میں پائے جاتے ہیں ۔

Dilleniad : (n) ان خوبصورت پھولوں والے اور اونچے درختوں میں سے ایک جو جزائر شرق الہند میں پائے جاتے ہیں ۔

Dilligrout : (n) [Origin unkn.] دم پخت جو انگلستان کے بادشاہوں کو تاج پوشی کے دن پیش کیا جاتا تھا ۔

Dilling : (n) [Origin unkn .] پیارا ؛ سب سے چھوٹا بچہ ؛ جھول کا سب سے کمزور بچہ ۔

Dilly : (n) [Abbrev. of DILIGENCE.] گاڑی ؛ ٹرک جو زراعت میں استعمال ہوتا ہے ۔

Dilly : (n) (۱) بطوں کو پکارنے کی آواز ۔ (۲) بط ۔

Dilly : (n) [Shortend from "Sapodilla".] جزائر غرب الہند کا ایک چھوٹا کھرینویہ درخت ۔

Dilly : (n) دیکھو Daffodil (ly)

Dilly : (a) (آسٹریلوی عام) بے وقوف ؛ احمق ۔

Dilly : (n) کوئی غیر معمولی چیز ۔

**Dilly : (v)** (۱) (روز) پس و پیش کرنا ؛ ہچکچانا ۔ (۲) دیر لگانا ؛ سستی کرنا ؛ ڈھیل ڈالنا ؛ وقت ضائع کرنا ۔

**Dilly-dally : (v)** دیکھو Dilly

**Dilly-dally : (a)** سست ؛ پس و پیش کرنے والا ؛ ہچکچانے والا۔

**Dilogical : (a) [Gr. "dilogos".]** ابہامی ؛ ذومعنی ۔

**Dilogy : (n)** ابہام عمدی ؛ دو گوئی ۔

**Diluent : (n) [L."diluentem".]** رقیق کرنے والی (چیز) مرقق ؛ رقیق گر ؛ محلل ۔

**Diluent : (n)** رقیق کرنے والی چیز ؛ مرقق ؛ رقیق گر ؛ محلل ؛ وہ شے جو خون وغیرہ میں پانی کا تناسب بڑھائے ۔

**Dilute : (a) [L."dilutus".]** (۱) پانی ملا ؛ ہلکا ؛ پتلا ۔ (۲) (رنگ وغیرہ) پھیکا ؛ ہلکا ۔ (۳) (مجازاً) بے مزہ ؛ بے لطیف ؛ پھیکا ؛ بے رنگ ۔

**Dilute : (v)** پانی ملا کر ہلکا کرنا یا پتلا کرنا ۔ (۲) (رنگ) ہلکا کرنا ؛ پھیکا کردینا ۔ (۳) (عقیدہ یا جوش) دھیما کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا ۔ (٤) ہلکا یا پتلا ہونا ۔

**Dilute : (n)** ہلکی جلدی لونیت والا شخص۔

**Diluted : (a)** ہلکا کیا ہوا ؛ پتلا کیا ہوا ؛ ہلکا یا پانی ملا ؛ (نباتیات) پیلا ۔

**Dilutedly : (a)** ہلکا کرکے ؛ پانی ملا کر ؛ پھیکے طور پر ۔

**Dilutedness : (n)** ہلکا پن ؛ پیھکا پن ؛ پتلا پن ۔

**Dilutee : (n)** بن سیکھے مزدور جو سیکھے مزدوروں کی جگہ کام کریں ۔

**Diluter : (n)** ہلکا بنانے والا ؛ پتلا کرنے والا ؛ محلل ؛ رقیق کنندہ ۔

**Dilution : (n)** (۱) پانی کی ملونی ؛ رنگ کا ہلکانا یا پانی ملا کر ہلکا کرنا ؛ ترقیق ؛ آب آمیزی ؛ ہلکاؤ ؛ کسر ارتقا ۔ (۲) با مہارت کاموں کا بے مہارت کاموں میں منتقل ہو جانا ۔ (۳) نالی کو پانی سے بہا دینا یا صاف کرنا ۔ (٤) تخفیف ۔

**Diluvial : (a) [L."diluvialis".]** دریابرد ؛ سیلابی ۔

**Diluvialist : (n)** عالمگیر سیلاب کا قائل یا معتقد ۔

**Diluvian/De- : (a) [L."diluvium"+-AN.]** طوفانی ؛ سیلابی ۔

**Diluvianism : (n)** عالمگیر سیلاب کا عقیدہ ؛ نظریۂ طوفان ؛ طوفانیت ۔

**Diluvium : (n) [L.]** طوفانی طبقہ ؛ سیلابی مٹی ۔

**Dim : (a) [OE."dim(m)".]** (۱) دھندلا ۔ (۲) بے نور ؛ بے آب ؛ ماند ۔ (۳) غیر واضح ؛ غیر متعین ؛ تاریک غیر معروف ۔ (٥) (عام) تھکا دینے والا ۔

**Dim : (n)** دھندلاپن ؛ تیرگی ؛ دھندلکا ؛ شام ۔

**Dim : (v)** دھندلا کرنا یا ہونا ؛ دھیما کرنا یا ہونا ؛ ماند کر دینا ؛ چوندھا کر دینا ۔

**Dim /Dimin :** (موسیقی) Diminuendo کا مخفف ۔

**Dim-eyed : (a)** چندھا ۔

**Dim out : (v)** روشنی مدھم کرنا (ہوائی حملے کے خطرے کے موقع پر)۔

**Dim-sighted : (a)** ضعیف البصر ؛ بے بصیرت ۔

**Dimaris : (n)** (منطق) قیاس منطقی کو یاد کرنے کی ایک شکل ۔

**Dimastigate : (a) [DI-+Gr."mastig".]** (حیوانیات) دو سوطہ ۔

**Dimble : (n) [f. DIM of DINGLE .]** تنگ سایہ دار وادی ۔

**Dime : (n) [OF."disme","dime".]** (۱) امریکا کا دس سنٹ کا ایک نقرئی سکہ ؛ ڈائم ۔ (۲) دسواں حصہ ۔

**Dime : (a)** ایک ڈائم کی قیمت کا ۔

**Dime novel : (n)** سستے سنسنی خیز ناول ۔

**Dimension : (n) [F."dimension".]** (۱) بُعد ؛ ابعاد ثلاثہ میں سے کوئی بُعد ؛ لمبائی ، چوڑائی ، موٹائی یا گہرائی ؛ جسامت ؛ ناپ ؛ رقبہ ؛ حجم ۔ (۲) (الجبرا) ابعاد؛ درجہ؛ قوت ۔ (۳) وسعت ۔

**Fourth dimension :** بعد رابع ؛ چوتھا بُعد ؛ (آئین اسٹائن کے نظریہ میں) وقت ۔

Three dimensions : ابعاد ثلاثہ ۔

Dimension timber : (n) مخصوص ناپ کا شہتیر ۔

Dimension timber : (n) مخصوص ناپ کی لکڑی ۔

Dimension of consciousness : (فلسفہ) ابعاد شعور ۔

Dimension of units : (طبیعیات) اکائیوں کے قویٰ ۔

Dimension stone : (n) مخصوص ناپ کا پتھر ۔

Dimension work : (n) مخصوص ناپ کی سنگی تعمیر ۔

Dimensional : (a) ابعادی ؛ بعدی ۔

Dimensionality : (n) بعدیت ۔

Dimensioned : (a) مخصوص بُعد یا ابعاد والا ۔

Dimensionless : (a) بے بُعد ۔

Dimer : (n) دو ترکیبی مرکب ۔

Dimeran : (n) [mod.L."dimera".] (حشریات)نیم بالان حشرات کا ایک رکن جس کے پاؤں میں دو جوڑ ہوتے ہیں ۔

Dimeric : (a) [See IMEROUS.] (۱) (حیاتیات) دو ترکیبیہ ؛ دو پارہ ۔ (۲) دو ترکیبی مرکب سے متعلق ۔

Dimerism : (n) دو ترکیبیت ؛ دو رکنیت ۔

Dimerous : (a) [mod. L."dimerus".] (حیاتیات) دو پارہ ؛ دو جزئی ؛ دو رکنی ؛ دو حصے رکھنے والا ۔

Dimetallic : (a) (کیمیا) دو فلزی ۔

Dimeter : (n) [L."dimetrus".] (عروض) دو بحری نظم ؛ وہ نظم جس میں دو وزن ہوں ۔

Dimethly : (n) (کیمیا) اصلیہ میتھل جس میں دو سالمے ہوں ۔

Dimetient : (a) [L."dimetientem".] ابعاد گیرندہ ؛ ابعاد کا تعین کرنے والا ۔

Dimetria : (a) ( طب ) دو رحمی ۔

Dimetric : (a) [Gr."di+metron".] (۱) چوگوشہ ؛ چہار زاویائی (قلم) ۔ (۲) (عروض) دو بحری ۔

Dimidiate : (a) [L."dimidiatus".] ( حیاتیات ) دو نصفہ ؛ مختلف نصفہ ؛ متفاوت نصفہ ۔

Dimidiate : (v) (۱) نصف کرنا ۔ (۲) نصف مارکہ پیش کرنا ۔

Dimidiation : (n) نصف کرنا ۔

Diminish : (v) [ME."deminishen".] (۱) گھٹانا ؛ گھٹنا ؛ کم کرنا ؛ کم ہونا ؛ تقلیل کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ مختصر کرنا ؛ کوتاہ کرنا ۔ (۲) (تعمیرات) گاؤ دم کرنا یا ہونا ۔ (۳) (موسیقی) دو سُر ایک ساتھ بجاتےوقت ان کا فصل بقدرنصف سُر کے کم کر دینا ۔

Diminishable : (a) تخفیف پذیر ؛ کمی کے قابل ؛ گھٹا نے کے قابل ؛ تقلیل پذیر ۔

Diminishableness : (n) تخفیف پذیری ؛ تقلیل پذیری ۔

Diminished : (a) گھٹا ہوا ؛ کم کیا ہوا ؛ گھٹایا ہوا ؛ (موسیقی) فصل بقدر نصف سُر کے کم کیا ہوا ۔

Diminished arch : (n) محراب جو نصف دائرہ سے کم ہو ۔

Diminished bar : (n) گاؤ دُم سلاخ ۔

Diminished column : (n) گاؤ دم ستون ۔

Diminishing : (a) تخفیف ؛ تقلیل ۔

Diminishing returns : (n) (معاشیات) تقلیل حاصل ۔

Diminishing substitution : (n) تقلیل پذیر تبدل ۔

Diminishing utility : (n) تقلیل افادیت ۔

Diminishingly : (adv.) گھٹتےیا گھٹاتے ہوئے؛ کم کرتے ہوئے ؛ گاؤ دم کرتے ہوئے ۔

Diminuendo : (v) [It.] (ہدایت موسیقی) آواز کو تدریجاً دھیرے کرو ، کی ہدایت دینا ؛ ہولے ہولے ؛ آہستہ آہستہ ۔

Dimineundo : (n) گیت کا وہ جز جس میں آواز تدریجاً دھیمی کی جائے ۔

Diminution : (n) [L."diminutionem".] (۱) تخفیف ؛ تقلیل ؛ کمی؛ کم کی ہوئی مقدار؛ گھٹائی ہوئی

مقدار ۔(۲) (موسیقی) کسی موضوع کے گھٹتے ہوئے سروں میں تکرار ۔(۳) (نقابت) مارکہ کے کچھ حصے کو مٹا دینا ؛ میں تفریق ۔ (٤) (قانون) مقدمہ کی مسل میں فروگذاشت ۔ (٥) (تعمیرات) ستون کو گاؤ دم بنانا ؛ گاؤ دم ہونے کی مقدار ۔

Diminutival : (a) تصغیری۔

Diminutival : (n) تصغیری سابقہ ۔

Diminutive : (a) [F."diminutif".] (۱) (قانون) مصغر ۔(۲) بہت چھوٹا ؛ ننھا ؛ مختصر ۔

Diminutive : (n) (۱) (قانون) اسم تصغیر ۔(۲) ننھی سی چیز ؛ ننھا سا آدمی ۔(۳) (نقابت) معمولی چھوٹا مارکہ۔

Diminutively : (adv.) تصغیر کے طور پر ۔

Diminutiveness : (n) تصغیر ؛ بہت چھوٹا ہونا ۔

Dimissory/Demissory : (a)[late L."dimissorius".] معطل کنندہ؛ رخصت کنندہ ۔

Dimissory : (n) (۱) اسقف کا خط جس میں کشیش کو ایک تعلقہ سے معطل کرکے دوسرے تعلقہ کے لئے سفارش کی گئی ہو ۔(۲) اسقف کا خط جس میں حامل رقعہ کو پادری کے عہدے پر معمور کرنے کی سفارش کی گئی ہو ۔

Dimissory letter : (n) دیکھو Dimissory

Dimity : (n) [Gr."dimitos".] ایک موٹا سوتی کپڑا جس پر ابھرواں دھاریاں یا گل بوٹے بنے ہوں ۔

Dimity : (a) ابھرواں دھاریاں اور گل بوٹے والا (موٹا سوتی کپڑا)۔

Dimly : (adv.) دھندلے طور پر ؛ غیر واضح طور پر ۔

Dimmer : (n) مدھم گر ؛ (روشنی کی تیزی کو) کم کرنے والا ؛ کم روشنی والا لیمپ ۔

Dimmish : (a) کسی قدر دھندلا یا تاریک ۔

Dimmy : (a) کم و بیش دھندلا ۔

Dimness : (n) [OE."dimnis".] دھندلاپن ۔

Dimorph : (n) [Gr."dimorphos".] دو شکلا ؛ دوشکلی ؛ دو صورتہ ۔

Dimorphic : (a) دو شکلا ؛ دو شکلی ؛ دوصورتی ۔

Dimorphism : (n) (۱) دو شکلیت؛ دو صورتہ ہونا؛ دو شکلی ۔(۲) (قلمیات) دو شکلی قلماؤ ۔

Dimorphous : (a) دیکھو Dimorphic

Dimout : (n) (ہوائی حملے کے خطرے کےموقع پر) روشنی مدھم کرنا ۔

Dimple : (n) [ME."dympull".] (۱)چھوٹاگڑھا(خصوصاًرخسار یا تھوڑی کا) ؛ چاہ ذقن ؛ چاہ زنخداں ؛ غمازہ ۔ (۲) ہلکی لہر ؛ ہلکورا ۔(۳) (تعمیرات) چابک ۔ (٤) گڑھا؛ نشیب ۔

Dimple : (v) گڑھا پیدا کرنا ؛ گڑھا پڑنا ؛ ہلکورا ڈالنا ۔

Dimply : (a) جس میں ہلکورے یا گڑھے ہوں ۔

Dimpsy : (n) دھندلکا ؛ شام ۔

Dimpsy : (a) دھندلا ؛ دھیما ؛ تیرہ ؛ تاریک ۔

Dimwit : (n) بے وقوف ؛ احمق ۔

Dimyaria : (n) دو مقربہ داران ۔

Dimyarian : (a) دو عضلی ؛ دو مقربی ۔

Dimyary : (a) [mod. L."dimyarius".] دو عضلہ ؛ دو مقربہ ۔

Dimyary : (n) دو عضلی صدف ؛ دو مقربہ عضلیت ۔

Din : (n) [OE."dyne".] ہلڑ ؛ غل ؛ شورو غوغا ۔

Din : (v) (۱) شورو غوغا سے بہرہ کر دینا ۔(۲) (کوئی بات) کہتے کہتے ناک میں دم کر دینا۔ (۳) ہنگامہ برپا کر دینا ؛ شورو غوغا کرنا؛ غل مچانا؛ ہلڑ مچانا ؛ غل غپاڑہ کرنا ۔

Dinanderie : (n) [F.] برتن خصوصاً پیتل کے ۔

Dinar : (n) [Arab."dinar".] دینار ۔

Dindle : (v) [Onomatopoeic.] (۱) اہتزاز پیدا کرنا ۔ (۲) جھنجھنانا (سردی یا درد سے)۔ (۳) مرتعش کرنا ۔

Dindle : (n) اہتزاز ؛ جھنجھناہٹ ؛ ارتعاش ۔

Dindle : (n) مختلف زرد پھولوں کا نام ۔

Dine : (v) [OF."disner".] (۱) کھانا کھانا ۔ (۲) دعوت کرنا ۔ (۳) (کمرے میں) کھانے والوں کے بیٹھنے کی گنجائش ۔

To dine with Duke Humphrey : دعوت بر مکی نوش کرنا ؛ بھوکا رہنا ۔

Dine : (n) کھانا ۔

Dine out : (n) گھر سے باہر کھانا کھانا ۔

Diner : (n) (۱) کھانے والا ؛ مہمان ۔ (۲) کھانے کی گاڑی (ریل میں) ۔ (۳) دعوتیں کھانے والا ؛ گھر سے باہر کھانے والا ۔

Diner out : (n) دعوتیں کھانے والا ؛ گھرسے باہر کھانے والا ۔

Dinergate : (n) سپاہی چیونٹی ؛ کھتری ۔

Dineric : (a) [DI-+Gr."noron".] (طبیعیات) دو آبی ؛ متمائز ؛ سطح تمائز ۔

Dinero : (n) [L."denarius".] (عام) زر ۔

Dinette : (n) [DINE+ette.] (۱) باورچی خانہ ؛ توشہ خانہ سے متصل چھوٹا سا کھانے کا کمرہ ۔ (۲) اس کمرے کا فرنیچر (میز کرسی وغیرہ)۔

Ding : (v) [ME."dingen".] (۱) مارنا ۔ (۲) بازی لے جانا ۔ (۳) زبردستی نکال دینا ۔ (٤) (اسکاچستان) سخت بارش ہونا ۔ (٥) (فجائیہ) دیکھو Dash ۔

To ding to death : مارتے مارتے مار ڈالنا ۔

Ding : (n) ضرب ؛ ضرب شدید ۔

Ding : (v) [Echoic.] (۱) ٹن ٹن بجنا ۔ (۲) باتوں کو بار بار دوہرانا ۔

To ding into the ears : (کسی بات کو) بار بار دوہرانا۔

Ding : (n) صدائے نا قوس ۔

Ding : (adv) مکرر طور پر ۔

Ding an sich : (n) شے کما ہی ۔

Ding-dong : (n) [Echoic.] (۱) گھنٹے وغیرہ کی دوہری آواز (یعنی باری باری سے ایک نیچی ایک اونچی آواز) ؛ کڑم دھم ۔ (۲) نیچی اونچی آواز گھنٹی وغیرہ بجاتےوقت ۔ (۳) گھنٹے وغیرہ کی آواز۔ (٤) خالی قافیہ پیمائی ۔ (٥) (ساعت) پاؤ گھنٹہ بنانے کی ایک ترکیب ۔

Ding-dong : (a) (۱) صدائے ناقوں یا قافیہ پیمائی سے متعلق ۔ (۲) دل سے ؛ بالعزم ۔

Ding-dong : (v) (۱) گھنٹی کی طرح بجنا ۔ (۲) (مجازاً) یکساں دوہرانا ؛ باربار کہنا ؛ استدعا کرنا یا ڈانٹنا ۔

Ding-dong race : (n) دوڑ جس میں کبھی ایک کبھی دوسرا آگے نکل جائے ۔

Ding-dong theory : (n) یہ نظریہ کہ زبان کی ابتدا فطری آوازوں کی نقالی سے ہوتی ہے ۔

Dingbat : (n) [Oringin unkn .] (طباعت) ابتدائی یا دو پیرا گراف کے فرق کی طرف متوجہ کرنے کا آرائشی نشان ۔

Dinge : (n) [Oringin unkn .] سطحی نشان ۔

Dinge : (v) سطحی نشان ڈالنا ۔

Dinge : (v) میلا کرنا ۔

Dinge : (n) میلاپن ؛ گڑھا ۔

Dinge : (n) حبشی ۔

Dinghy/Dingey/Dingy : (n) [Hindi"dingi","dengi".] (۱) ڈونگی؛ جہاز کی چھوٹی کشتی ۔ (۲) چھوٹی تفریحی کشتی ۔

Dingle : (n) [Origin unkn .] سایہ دار تنگ وادی ۔

Dingle : (n) [Origin unkn .] مدخل ؛ سقف دار راستہ جو بطور توشہ خانہ استعمال ہوتا ہے ۔

Dingle-dangle : (adv) لٹکتے ہوئے ۔

Dingle-dangle : (n) لٹکنا ؛ دم نما چیز ۔

Dingle-dangle : (a) لٹکنے والا ۔

Dingo : (n) [Native name in Australia.] آسٹریلیا کا جنگلی یا نیم پالتو کتا ۔

Dingus : (n) [Du."dinges".] (۱) کل پرزہ جس کا نام معلوم نہیں ۔ (۲) مردانہ عضو تناسل ۔

Dingily : (adv.) میلے پن سے ۔

Dinginess : (n) تاریکی ؛ میلاپن ؛ چکٹ پن ۔

Dingy : (n) [perhaps OE."dynge".] (۱) اندھیرا ؛ تاریک ۔ (۲) میلا ؛ چکٹ ۔ (۳) گندہ ؛ ذلیل ؛ فرسودہ ۔

Dinical : (a) دواری ۔

Dining : (n) کھانا ۔

Dining alcove : (n) رہنے کے کمرے سے متصل ایک کنج جہاں کھانا کھایا جاتا ھے ۔

Dining hall /- room : (n) کھانے کا کمرہ ۔

Dining table : (n) کھانے کی میز ۔

Dinitro -/ Dinitr- : اصلیہ نائٹروجن آکسائیڈ کے دو معادل والا ۔

Dinitro-cellulose : (n) بارود پنبہ سے مماثل ایک مادہ ؛ $(C_6H_8(NO_2)_2O_5)$ ۔

Dink : (a) [Origin unkn .] آراستہ ۔

Dink : (v) آراستہ ھونا ۔

Dinkly : (adv.) آرستہ ھوکر ۔

Dinkum : (a) صحیح ؛ درست ؛ بے غل و غش ؛ منصفانہ ۔

Dinkum : (adv.) منصفانہ ؛ صحیح طور پر ۔

Dinkum oil : (n) صحیح ؛ سچ ۔

Dinky : (a) (روز) صاف ستھرا ؛ خوش نما ؛ نفیس ؛ لطیف ۔ (۲) ننھا سا ؛ چھوٹا ۔

Dinmont : (n) ایک اور دو سال کے درمیان کا مینڈھا ۔

Dinner : (n) [ME."diner".] (۱) دن کا بڑا کھانا ؛ (دوپہر یا شام کا) ڈنر ۔ (۲) دعوت ؛ دعوت عام ؛ عام دعوت جو کسی کے اعزاز میں دی جائے ۔

Dinner : (v) (۱) کھانا کھانا ۔ (۲) دعوت دینا ۔

Dinner cloth : (n) میز پوش ۔

Dinner clothes : (n) کھانے کا لباس ۔

Dinner jacket /Dinner coat : (n) ڈنر میں پہننے کا کوٹ ۔

Dinner set : (n) رکابی وغیرہ کا جوڑ ؛ ڈنرسٹ ؛ ڈنر کے لئے ۔

Dinner wagon : (n) پہیے دار کشتی جس پر کھانے کی چیزیں لائی جاتی ہیں ۔

Dinnerless : (n) بے ڈنر ۔

Dinnerly : (a) ڈنر کا ؛ کھانے کا ؛ ڈنر سے متعلق ۔

Dinnerly : (adv.) کھانے کی مناسبت سے ۔

Dinoceras : (n) [mod. L.] (حیوانیات) مہیب سہ قرنہ (جواب معدوم ھے) ۔

Dinocerate : (a) مہیب سہ قرنہ سے متعلق ۔

Dinomic : (a) [Gr."di+nomos".] دو منطقہ ؛ دو بھومی ۔

Dinornis : (n) [mod. L.] بڑے پرندوں کی ایک نوع جو حال میں معدوم ھوئی ھے ۔

Dinornithic/Dinornithine : (a) بڑے پرندوں کی اس نوع سے متعلق جو اب معدوم ھوگئی ھے ۔

Dinosaur/Deino-: (n) [mos. L."dinosaurus".] مہیب سوسمار ۔

Dinosaurian : (a) مہیب سوسمار سے متعلق ۔

Dinosauric : (a) (۱) مہیب سوسمار ۔ (۲) عظیم ؛ بہت بڑا ۔

Dinothere/deino-: (n)[mod. L."dinotherium".] مہیب خرطومہ ۔

Dinotherian : (a) مہیب خرطومہ سے متعلق ۔

Dinsome : (a) پُرشور ۔

Dint : (n) [OE."dynt".] (۱) سطحی نشان ؛ (چوٹ یاضرب کا) نشان ؛ دینے کا نشان ؛ سطحی گڑھا ۔ (۲) شدت ؛ طاقت ؛ قوت ۔

By dint of : (کسی) کے زور سے ؛ بل پر ؛ بوتے پر ۔

Dint : (v) چوٹ وغیرہ کا نشان ڈالنا ۔

Dintless : (a) بے سطحی نشان ؛ بے گڑھا ۔

Dinumeration : (n) [L."dinumerationem".] (۱) ایک ایک کرکے گننا یا نمبر لگانا ۔ (۲) (بدیع) شمارکرنا؛ ایک ایک کرکے گننا ۔

Diobol : (n)[Gr."diobolon".] قدیم یونان کا ایک نقرئی سکہ ۔

Diocesan : (a) [F."diocesain".] بشپ کے حلقے کا یا اس سے متعلق ۔

Diocesan : (n) (۱) سردار کلیسا ؛ بشپ ۔ (۲) بشپ کے تعلقہ کا رہنے والا ۔

Diocese : (n) [ME "diocise".] (۱) (تاریخ) ضلع ؛ تعلقہ ۔ (۲) بشپ کا تعلقہ ۔

Diocoel : (n) [perh. alter of."diacoele".] (حیوانیات) درونہ دماغ۔

Diode : (n) دو برقیرہ ۔

Diodon : (n) [Gr."di. odons".] (حیوانیات) مچھلیوں کی ایک قسم جس کے جبڑے میں دو دندان نما کلشیاں ہوتی ہیں ۔

Diodont : (a) دو دانتوں والی ۔

Diodontoid : (a) دو دانتوں والی ۔

Dioecia : (n) [mod. L.] (نباتیات) پودوں کی دو جنسی نوع ۔

Dioecian : (a) (نباتیات) دو زر بقچوی ؛ جدا زر بقچوی ؛ (حیوانیات) دو صنفی ؛ جدا صنفی ۔

Dioecious : (a) دیکھو Dioecian

Dioeciously : (adv.) دو صنفی طور پر ۔

Dioeciousness : (n) جدا جنسیت ۔

Dioecism : (n) جدا جنسیت ۔

Dioecous : (a) دیکھو Dioecious

Diogenes : (n) کلبی یونانی فلسفی دیو جانس (۴۱۲ – ۳۲۳ قبل مسیح ) ۔

Diogenes crab ; (n) جزائر غرب الہند کا ایک کیکڑا جو خالی (صدف کے) خول میں رہتا ھے ۔

Diogenes cup : (n) چلّو ۔

Diogenic /-al : (a) دوجانس سے متعلق یا اس کی صفت کا ۔

Dionysiac : (a) [Gr."Dionysiakos".] دیونیس سے متعلق ۔

Dionysiac : (n) دیونیسی تہوار ۔

Dionysian : (a) [L."Dionysius"and proper name "Dionysious".] (۱) دیونیسی ۔(۲) دیونیس سے متعلق ۔ (۳) دیونیس صغیر سے متعلق چھٹی صدی عیسوی میں صدر راہب تھا ۔ (۴) Dionysius, the Areopagite سے متعلق ۔

Dionysian period : (n) دور دیونیسی ۔

Diophantine : (a) دیا فنطسی ۔

Diophantine analysis : (n) دیا فنطسی تحلیل ۔

Diopside : (n) [F.] (معدنیات) دو انعطافہ ۔

Dioptase : (n) [F.] زمردی تانبا ۔

Diopter /Dioptra : (n) [F."dioptre".] زاویہ گیر ؛ بصریہ ۔

Dioptometer : (n) بصریہ پیما ؛ انعطاف چشم پیما ۔

Dioptric : (a) [Gr."dioptrikos".] (۱) بصری ؛ نگاہ کو انعطاف کے ذریعہ مدد دینے والا ۔ (۲) (طبیعیات) انعطافی ؛ منعطف ۔ (۳) علم المرایا کے متعلق ؛ بصریاتی ۔

Dioptric /- al : (n) (۱) قوت انعطاف کو ناپنے کی اکائی ۔ (۲) عدسہ کی قوت جس کا فصل ماسکہ ایک میٹر ہو ۔(۳) دیکھو Dioptrics ۔

Dioptric system : (n) بصری نظام ۔

Dioptrically : (adv.) انعطاف کے ساتھ ؛ انعطاف کے طورپر۔

Dioptrics : (n) مرایا یا بصریات کا وہ حصہ جس میں انعطاف کی بحث ہو ۔

Diorama : (n) [Gr."dia+orama".] وہ تصاویر جن میں رنگ اور روشنی کی تبدیلی سے طلوع اور غروب آفتاب کے مناظر دکھائے جاتے ہیں ؛ مناظر قمغیرہ ہیں ۔

Dioramic : (a) مناظربیں سے متعلق ۔

Diorism : (n) [Gr."diorismos".] (فلسفه) تجزیت ۔

Diorite : (n) [Gr."diorizin".] ایک قسم کا پشم سبز ۔

Dioritic : (a) پشم سبز سا ؛ پشم سبز زار ۔

Diorthosis : (n) [Gr."diorthosis".] (۱) ازالہ خلا ؛ جوڑ بٹھانا ۔ (۲) متن کی تصحیح یا نظر ثانی ۔

Diorthotic : (a) تصحیحی ۔

Dioscoreaceous : (a) [mod.L."Dioscoreaceae".] رتالوی ؛ رتالو کی قسم سے متعلق ۔

Diosma : (n) [mod. L.] جنوبی افریقه کے خلنج سے پودوں کی ایک قسم ۔

Diosmosis : (n) [DI+OSMOSIS.] درد لوج ۔

Diosmotic : (a) درد لوجی ۔

Diota : (n) [L.] دو دسته ظرف ۔

Diotic : (a) دو اُذنی ؛ دو گوشی ؛ دو صوتی ۔

Diotrephes : (n) جاه طلب (خاص کر کلیسا میں)۔

Diotrephesian /Diotrephian /Diotrephic : (a) جاه طلبی سے ۔

Diospyros : (n) [L.] جنس الموک ۔

Diovular : (a) دو بیضوی ۔

Dioxide : (n) (کیمیا) آکسائیڈ جو دو حصے آکسیجن اور ایک حصه دھات ملکر بنے ۔

Dip : (v) [OE."dippan".] Dib دیکھو

To dip (deeply etc.) in to one's purse : دل کھول کر خرچ کرنا ۔

To dip one's finger into : دخل دینا ۔

To dip one's pen in gall : تحریر میں زہر اگلنا ۔

Dip : (n) (۱) ڈوب ؛ ڈبکی ؛ غوطه ۔(۲) پانی وغیرہ کی مقدار جو ڈوبنے میں ایک بار ڈبونے میں آئے ؛ ڈونگا بھر ۔ (۳) (روز) سمندر وغیرہ میں غسل ؛ ڈبکی ۔ (٤) ڈوبنے کی مقدار یا حد ۔ (٥) (ہیئت مساحت) انخفاض میلان ؛ انخفاض اُفق ۔ (٦) (مقناطیس) زاویه افق ؛ میلان افق ؛ زاویه میلان ؛ میلان مقناطیسی ۔ (۷) نیچے کی طرف ڈھال ؛ میلان طبقات ۔ (۸) چربی کی بتی ؛ چربی کی شمع ۔ (۹) وہ کرم کش دوا جس سے بھیڑیں نہلائی جاتی ہیں ۔ (۱۰) سر سری مطالعه ۔ (۱۱) میٹھی چٹنی ۔ (۱۲) (عام) پاکٹ مار ؛ پاکٹ ماری ۔ (۱۳) (عام) رگ معدن ۔ (١٤) مردانه ہیٹ ۔ (١٥) (انجینیری) جھوک ۔

High dip : اونچا میلان ۔

Low dip : نیچا میلان ۔

Dip angle : (n) میلان زاویه ۔

Dip-bucket : (n) ڈول ۔

Dip-candle : (n) چربی کی شمع ؛ چربی بتی ۔

Dip circle : (n) میلان دائرہ ۔

Dip fault : (n) (جغرافیه) میلان خطا ؛ نزول شگاف ۔

Dip needle : (n) مائل سوئی ۔

Dip net : (n) مچھلیاں پکڑنے کا دستی جال ۔

Dip of the horizon : میلان افق ۔

Dip pipe : (n) پانی یا تار میں ڈبونے والا صمام ؛ ڈاٹ دار نلکی ۔

Dip sector : (n) انخفاض پیما ۔

Dip slope : (n) (جغرافیه) میلانی ڈھلان ۔

Dip splint : (n) ایک قسم کی دیا سلائی ۔

Dip stream : (a) (جغرافیه) نزولی ندی یا چشمه ۔

Dip switch : (n) موٹر کی روشنی مدھم کرنے کا سوئچ ۔

Dip tube : (n) ماہی خانه سے خورده نکالنے کا آله ۔

Dip valley : (n) نزولی وادی ۔

Dipartite : (a) [L."dis+partitus".] مختلف حصوں میں منقسم؛ تقسیم شده ۔

Dipartition : (n) مختلف حصوں میں تقسیم ۔

Dipaschal : (a) (یہودیوں کی) دو عید فصح والا ۔

Dipchick : (n) دیکھو Dabchick

Dipcoat : (n) پن روک اور بخار روک لیپ جو کسی چیز کو پگھلے ہوئے موم میں ڈبو کر چڑھاتےہیں ۔

Dipcoat : (v) ناقابل گزر یا تکمیلی مائے میں ڈبو کر لیپ چڑھانا ۔

Dipetalus : (a) [L."dipetalus".] دو گلبرگہ ؛ دو پنکھڑیہ ۔

Diphase : (a) دو ہینٹ ؛ دو فیزی رو ۔

Diphasic : (a) دو ہینٹی ۔

Diphead (also dipheading) : (n) رگ معدن ۔

Diphen -: جز ترکیبی جو کیمیاوی اصطلاحات میں استعمال ہوتاہے ۔

Diphenyl : (n) (کیمیا) ایک خوشبودار ہائیڈروکاربن : $(C_6 H_5 C_6 H_5)$ ۔

Diphtheria : (n) [F."diphtherie".] (مرضیات) خُناق ۔

Avian diphtheria : خناق طیور ۔

Malignent diphtheria : خناق خبیث ۔

Diphtherial /Diphtherian : (a) خناقی ۔

Diphthritis : (n) [F.] دیکھو Diphtheria

Diphtheritic : (a) خناقی ؛ خناق زدہ ۔

Diphtheroid : خناق نما ۔

Diphthong : (n) [F."diphthongue".] (۱) دوہرا حرف علت ؛ دو حرف علت کی ملی ہوئی آواز (جیسے Oi) ۔ (۲) دو حرف علت جو ایک کی آواز دیں ( جیسےfeat میں "ea" ) ؛ مجموعہ جو ایک آواز دے (جیسے "Ch") ۔ (۳) مرکب حرف علت ( جیسے "ea" ) ۔ (٤) (طباعت) دو باہم جڑے ہوئے حروف ۔

Diphthong : (v) دوہرے حروف علت کی آواز ہونا ۔

Diphthongal : (a) دوہرے حرف علت سے متعلق ۔

Diphthongic : (a) دیکھو Diphthongal

Diphthongization : (n) ایک حرف علت کو دوہرے حرف علت میں تبدیل کرنا ۔

Diphthongize : (v) دو حروف علت کو ایک آواز کرکے بولنا ؛ دو یا زیادہ حروف کو ملانا ۔

Diphy -: جزو ترکیبی بہ معنی "دو شکلا" "دوگنا" "دوہرا" ۔

Diphycercal : (a) دو لہری دمہ ۔

Diphycercy : (n) دو لہری دُمہ ہونا ۔

Diphycere : (n) دو لہری دُمہ مچھلی ۔

Diphygenic : (a) دو طور نموئی ۔

Diphyid : (n) نوع مرجانیہ کا ایک رکن ۔

Diphyletic : (a) دو نسلا ۔

Diphyllous : (a) دو برگہ ۔

Diphyodont : (a) دو قسم دنتہ ۔

Diphyodont : (n) دو قسم دنتہ جانور ۔

Diphysite : (n) [Gr."di+physis".] معتقد دو فطرت مسیح ۔

Diphysitism : (n) دو فطریت ۔

Diphyzooid/Diphyo : آزادانہ تیرتے ہوئے ہوین کی ایک جماعت ۔

Dipjoint : (n) (ارضیات) نزول میلان ؛ نزول کا جوڑ ۔

Diplacusis : (n) دو سماعتی ۔

Diplanetic : (a) دو حتی تخمی ۔

Diplarthrism : دو مفصلیت ۔

Diplathrous : (a) دو مفصلہ ۔

Diplasic : (a) [Gr."diplasios".] (عروض) دوہرا ؛ دوگنا ؛ دو یکی ؛ شرح والا ۔

**Diple : (n)** [Gr."diple".] حاشیہ میں اس قسم ( ‹ ) کا نشان ۔

**Diplegia : (a)** [Gr."dis+plege".] (مرضیات) دو طرفہ فالج ۔

**Diplegic : (a)** دو طرفہ فالج سے متعلق ۔

**Dipleidoscope : (n)** [Gr."diplo-os+idos+skopos".] عبور بین ۔

**Dipleura : (n)** [L."dipleurus".] دو جانبی متشاکل ۔

**Dipleural : (a)** دو جانبی متشاکل سے متعلق ۔

**Dipleuric : (a)** دو جانبی متشاکل ۔

**Dipleurobrabchiate : (a)** [mod. L."Dipleurobranchia".] دو جانبی خیشوم دار ۔

**Diplex : (a)** [altered f."duplex".] دو تائی تار برقی ۔

**Diplex : (v)** دو تائی تار برقی ارسال کرنا ۔

**Diplo :** (جرثومیات) (جز ترکیبی ، یونانی لفظ Diplous دوہرا سے ماخوذ) دوہرا ۔

**Diplobacillus : (n)** (جرثومیات) مزدوج عصبہ ۔

**Diplobacteria : (n)** (جرثومیات) مزدوج جراثیم ۔

**Diplobiont : (a)** (نباتیات ) دو قسم حیاتہ ۔

**Diploblastic : (a)** (حیاتیات) دو نہوضی ۔

**Diplocardia : (a)** (حیوانیات) دو قلبی ۔

**Diplocardiac : (a)** (حیوانیات) دو قلبی ۔

**Diplocarpon : (n)** سماروغ کی ایک نوع ۔

**Diplocaubescant : (a)** (نباتیات) ثانوی ساق دار ۔

**Diplocphalous : (a)** (طب) دوسرا ذو راسین ۔

**Diplocephaly : (n)** (طب) ذو راسیت ۔

**Diplochlamydeous : (a)** (نباتیات) ذو قبائی ۔

**Diplochromosome : (n)** دو لونیہ ۔

**Diplococcus : (n)** (جرثومیات) دو نبقہ ؛ جفت نبقہ ۔

**Diplodal : (a)** (حیوانیات) دو قنالہ ۔

**Diplodocus : (n)** (حیوانیات) مہیب نبات خور سوسمار کی ایک نوع جو اب ناپید ہے ۔

**Diploe : (n)** (نباتیات) ڈپلوئی ؛ سطویہ ۔

**Diplogangliate : (a)** (حیوانیات) جفت عقدہ دار ۔

**Diplogenesis : (n)** (حیاتیات) دو گونہ تولید ؛ جفت تولید ۔

**Diplogenetic / Diplogenic : (a)** (قانون) جفت تولیدی ؛ دو گونہ تولیدی ۔

**Diploglossata : (n)** حشرالاذن سے مماثل ایک کیڑے کی نوع ۔

**Diploglossata : (a)** دو زبانی ۔

**Diplograph : (n)** جفت نگار ۔

**Diplographical : (a)** جفت نگاری سے متعلق ۔

**Diplography : (a)** جفت نگاری ۔

**Diplohaplont : (n)** ایک جسم نامی جس میں ایک لونیہ اور جفت لونیہ یکے بعد دیگرے ہوتے ہیں ۔

**Diplohedral : (a)** جفت خلوی ۔

**Diplohedron : (n)** جفت خلوی ۔

**Diploic : (a)** سطویہ سے متعلق ۔

**Diploid : (n)** دولا ۔

**Diploidal : (a)** دولا سے متعلق ۔

**Diploidion : (n)** قدیم یونان میں عورتوں کا لباس جس کا بالائی حصہ دوہرا ہوتا تھا ۔

**Diploidy : (n)** دولائی ۔

**Diplokaryon : (n)** ذو نبات ؛ ذو نبات خلیہ ۔

**Diploma : (n)** [L."diploma".] (۱) سرکاری کاغذ ؛ دفتری دستاویز ؛ سند ؛ منشور ۔ (۲) جامعہ کی سند ؛ ڈپلوما ؛ اعزازی سند ؛ فضیلت نامہ ۔

**Diploma : (v)** سند عطا کرنا ؛ دفتری دستاویز دینا ۔

Diplomacy : (n)[Fr."diplomatie".] (۱)فن سفارت ؛ فن سفارت میں مہارت ۔ (۲) حکمت عملی؛ موقع شناسی ؛ جوڑ توڑ ؛ جگت ؛ سیاسیت مداری ۔

Commercial diplomacy : (سیاسیات وتاریخ)تجارتی حکمت عملی ۔

Moral diplomacy : (سیاسیات و تاریخ) اخلاقی حکمت عملی ۔

Open diplomacy : (سیاسیات) کھلی سیاسیت ۔

Secret diplomacy : (سیاسیات) خفیہ حکمت عملی ۔

Shirt-sleeve diplomacy : (سیاسیات) غیر رسمی حکمت عملی ۔

Theory and practice diplomacy : ( سیاسیات) نظریہ اور عملی ڈپلومیسی ۔

Diplomacy by conference : (سیاسیات و تاریخ) کانفرنسی حکمت عملی ۔

Diplomaed : (a) سند یافتہ ۔

Diplomaless : (a) بے سند ؛ بے ڈپلومہ ۔

Diplomamill : (n) نقلی اور بے ضابطہ اعلیٰ تعلیم کا ادارہ ۔

Diplomapiece : (n) (۱) ایک فن پارہ جو کسی اکاڈمی کا رکن بننے کے لئے لکھا جائے یا بنایا جائے ۔ (۲) کوئی ادبی مقالہ جو صرف ڈگری حاصل کرنے کی غرض سے لکھا جائے ۔

Diplomat : (n) [Fr."diplomate".] سیاست مدار ؛ سیاست کار؛ فن سیاست کا ماہر ؛ فن سفارت کا ماہر ۔

Diplomata : (n) تاریخی دستاویز ۔

Diplomatic : (a) [L."diplomaticus".] (۱) سرکاری سند (یا دستاویز) سے متعلق ؛ منشوری سلطانی سے متعلق ۔(۲) بین الاقوامی تعلقات کےمتعلق؛ فن سفارت کے متعلق ۔(۳) حکمت عملی یا موقع شناسی سے کام لینے والا ۔(٤) زمانہ ساز ۔

Diplomatic : (n) (۱) دیکھو - Diplomatist (۲) فن سفارت ۔(۳) کتبہ خوانی ۔

Diplomatic agent : (n) سفارتی ایجنٹ ۔

Special diplomatic Agent : (سیاسیات و تاریخ) سفارتی ایجنٹ خصوصی ۔

Diplomaticasylum : (n) (سیاسیات) سفارتی پناہ ؛ جائے پناہ ۔

Diplomatic body : (n) (سیاسیات) جماعت سفرا ۔

Diplomatic business : (n) (سیاسیات) سفارتی کام ۔

Diplomatic circles : (n) (سیاسیات) سفارتی حلقے ۔

Diplomatic clearance : (n) (سیاسیات) سفارتی اجازت نامہ ۔

Diplomatic colony : (n) (سیاسیات) سفارتی بستی ۔

Diplomatic conduct : (n) (سیاسیات) حکمت عملی ؛ زمانہ سازی ؛ حیلہ گری ۔

Diplomatic convention : (n) (سیاسیات) سفارتی روایات ۔

Diplomatic corps : (n) (سیاسیات) سفارتی دستہ ؛ جماعت سفرا ۔

Diplomatic courier : (n) ( سیاسیات) سفارتی پیغام رساں ۔

Diplomatic Envoy : (n) (سیاسیات) سفیر ۔

Diplomatic immunity : (n) سفارتی استثنا ؛ (تاریخ) سفارتی بریت ۔

Diplomatic list : (n) (تاریخ) سفارتی فہرست ۔

Diplomatic mission : (n) سفارتی ماموریات ؛ (سیاسیات و تاریخ) سفارتی مشن ؛ سفارتی ماموریت ۔

Diplomatic move : (n) (سیاسیات و تاریخ) سفارتی اقدام ؛ سفارتی چال ۔

Diplomatic pouch : (n) سفارتی تھیلا جس میں ڈاک بھیجی جاتی ھے ۔

Diplomatic practice : (n) (سیاسیات وتاریخ) سفارتی رواج ۔

Diplomatic relations : (n) (سیاسیات و تاریخ) سفارتی مراعات۔

Diplomatic relations : (n) (سیاسیات) سفارتی تعلقات ۔

**Diplomatic service** : (n) (سیاسیات وتاریخ) سفارتی محکمہ؛ سفارتی ملازمت/خدمت ؛ محکمہٴ سفارت ۔

**Diplomatic status** : (n) (سیاسیات وتاریخ) سفارتی حیثیت ۔

**Diplomatic visa** : (n) (سیاسیات و تاریخ) سفارتی ویزا ؛ سفارتی اجازت نامہ سفر ۔

**Diplomatical** : (a) دیکھو Diplomatic

**Diplomatically** : (n) بین الاقوامی تعلقات کے لحاظ سے ؛ فن سفارت کی رو سے ؛ زمانہ سازی سے ۔

**Diplomatics** : (n) فن سفارت ؛ فن سیاست مداری ؛ کتبہ خوانی ؛ قدیم تحریریات ۔

**Diplomatist** : (n) [Fr."diplomate".] (۱) فن سفارت کا ماہر ؛ رکن سفارت ۔ (۲) حکمت عملی سے کام لینے والا ؛ موقع شناسی سے کام لینے والا ۔ (۳) (تاریخ ) ماہر سیاسیات ۔

**Diplomatize** : (v) (۱) سفیر کی حیثیت سے کام کرنا ۔ (۲) حکمت عملی کو کام میں لانا ۔ (۳) سیاسی چال چلنا ؛ سفارت برتنا ۔

**Diplonephridia** : (n) دو عضو ترشح دار ۔

**Diploneural** : (a) (تشریحات) دو عصبی ؛ دو عصبہ ؛ (حیوانیات) دو عصبی ۔

**Diploneurose** : (a) (حیوانیات) دو پشتوں یا ظہریوں سے متعلق ۔

**Diploneurous** : (a) (۱) دو ظہریوں سے متعلق ۔ (۲) دو عصبی نظام رکھنے والا ۔

**Diplont** : (n) (نباتیات) دولا دار ۔

**Diplontic** : (a) (نباتیات) دولادار ۔

**Diploparthenogenesis** : (n) دو خود زائی ۔

**Diplophase** : (n) دوہری بینت ۔

**Diplopia** : (a) [f. DIPLO-+Gr."ops"+-IA.] دو نظری ؛ شفع ؛ دو بینی ۔

**Diplopic** : (a) دو نظری سے متعلق ؛ دو بینی سے متعلق ۔

**Diploplacula** : (n) دو تہی نہوض ۔

**Diploplacular /Diploplaculate** : دو تہی نہوض سے متعلق ۔

**Diplopod** : (n&a) کثیر پا ؛ مزدوج پا ۔

**Diplopoda** : (n) کثیر پایاں ؛ مزدوج پایا ں ؛ (حیوانیات) ڈپلو پوڈا ۔

**Diplopodia** : (n) (حیوانیات) ڈپلو پوڈیا ۔

**Diplopodous/ Diplopodic** : (a) کثیر پایاں سے متعلق ۔

**Diplosis** : (n) دو چند لونیت ۔

**Diplosome** : (n) دوہرا جسم ۔

**Diplosomite** : (n) دو جسمی ساخت ۔

**Diplosphenal** : (a) دوہرا وتر والا ۔

**Diplosphene** : (n) دوہرا وتر ۔

**Diplosphondyli** : (n) جفت فقر ۔

**Diplospondylic / Diplospondylous** : (a) جفت فقری ۔

**Diplospondylism** : (a) جفت فقریت ۔

**Diplospotous** : (a) جفت بذری ۔

**Diplospory** : (n) جفت بذری ۔

**Diplostemonous** : (a) [DIPLO-+Gr."Stemon"-OUS.] دو چند زردپشی ؛ دو چندپرچمی ۔

**Diplostemory** : (n) دو چند زردپشت ؛ دو چند پر چمیت ۔

**Diplostichous** : (a) دو صنفی ۔

**Diplotene** : (n) [F."diplotene".] (علم خلیات) دو بند ۔

**Diploterous** : (a) بھیڑوں کی ایک نوع سے متعلق ۔

**Diplozoic** : (a) (حیوانیات) دو جانبہ متشاکل ۔

**Diplozoon** : (n) [DIPLO-+Gr."zoon".] (حیوانیات) مضاعف حوین ۔

**Dipneumonous** : (a) [mod. L."dipneumonus".] (حیوانیات) دو ریہ دار ۔

**Dipneustal** : (a) [mod. L."dipneusta".] دیکھو Dipnoan

Dipnoan : (a) [mod. L."dipnoi".] (حیوانیات) دو نفسی ماہی سے متعلق ۔

Dipnoan : (n) (حیوانیات) دو نفسی ماہی ۔

Dipnoid : ( a & n) دیکھو Dipnoan

Dipnoous : (a) [Mod l."dipnous".] (حیوانیات) دو نفسہ ۔

Dipodic : (a) دو رکن والا ۔

Dypodidae : (n) [L."Dipod-+idae".] (حیوانیات ) دو پایاں ۔

Dipody : (n) [L."dipodia".] دو رکنی رکن ۔

Dipolar : (a) دو قطبی ؛ جفت قطبی ۔

Dipolarize : (v) دیکھو Depolarize

Dipole : (n) (۱) (کیمیا) دو قطبہ ۔ (۲) (طبیعیات) جفت قطبہ ۔ (۳) دو قطبی ہوائیہ ۔

Rediating dipole : (طبیعیات) شعاع ریز دو قطبہ ۔

Dipole antenna : (n) دو قطبی ہوائیہ ۔

Dipole moment : (n) جفت قطب کا معیار اصل ۔

Diporpa : (n) [Gr."di-+porpe".] (حیوانیات) مضاعف حوین کی تنہا ناقص شکل ۔

Dipper : (n) (۱) ڈبونے والا ؛ ڈبکی یا غوطہ دینے والا ۔ (۲) بچوں کے بپتسما کا منکر (انابپٹسٹ) ۔ (۳) پن ڈبی ؛ چڑیا ۔ (٤) ایک قسم کا چمچہ ؛ کف گیر ۔ (٥) (مصوری) تصویر کی منفی تختی یا پترے کو دھونے کاظرف ۔ (٦) (فلکیات) دب اکبر ۔ (۷) تیل یا وارنش وغیرہ رکھنے کا ظرف ۔ (۸) موٹر میں روشنی کو مدھم کرنے کا سوئچ ۔ (۹) سرسری طور پر پڑھنے والا ۔

Little Dipper : دب اصغر ۔

Dipper-bird : (n) پن ڈبی چڑیا ۔

Dipper clam : (n) دو صمامی صدف ۔

Dipper gourd : (n) تونبا ۔

Dipperful : (n) کفگیر بھر مقدار ۔

Dippiness : (n) پاگل پن ؛ دیوانہ پن ۔

Dipping : (n) (۱) ڈبکی ؛ ڈبونا ؛ غمس ؛ غسل ۔ (۲) رقیق شے جس میں چیزیں ڈبوئی جائیں ۔

Dipping frame : (n) فریم جس کو ڈبوکر چربی کی بتی بنائی جاتی ھے ۔

Dipping needle : (n) (مقناطیس) مائل سوئی ؛ میلان نما سوئی ۔

Dipping well : (n) دوات دان کے سامنے کا وہ حصہ جس میں قلم ڈبو کر لکھتے ہیں ۔

Dippy : (a) [origin unkn .] (۱) (عام) دیوانہ ؛ پاگل ۔ (۲) بے وقوف ؛ عجیب و غریب ۔

Dipropargyl : (n) (کیمیا) اصلیہ پارجائیل (Pargyl) کے دو سالموں والا ہائیڈرو کاربن نیز سیلان پذیر عاطف سیال ۔

Diprosopus : (n) [gr."diprosopos".] (طب) دو وجہ ۔

Diprotodon : (n) [L.] (فوسلیات) مہیب تھیلی دار دو قاطع دنتہ (معدوم) ۔

Diprotodont : (a) دو قاطع دنتہ ۔

Diprotodont : (n) مہیب دو قاطع دنتہ ۔

Dipsacaecous / Dipsaceous : (a) [mod. L."Dipsacacae".] (نباتیات) خارشتر کی نوع کا ۔

Dipsadine : (a) [L."dipsad-"+-INE.] غیر زہریلے سانپوں کی جنس کا ۔

Dipsas : (n) [L."dipsas".] (۱) ایک سانپ جس کے بارے میں مشہور ھے کہ اس کے کاٹنے سے شدت سے پیاس لگتی ھے ۔ (۲) ایک قسم کا غیر زہریلا سانپ جو گرم ملکوں میں پایا جاتا ھے ۔ (۳) ایک قسم کا دوصمامی صدف ۔

Dipsetic : (a) [Gr."dipsetikos".] عطش آور ؛ پیاس پیدا کرنے والا ۔

Dipsetic : (n) عطش آور دوا ۔

Dipsey : (a) عمق بحر سے متعلق ۔

Dipsey : (n) (۱) عمق پیما ۔ (۲) شست میں باندھ کر ڈبونے والا وزن (ماہی گیری میں) ۔

**Dipsomania : (n) [Gr."dipsa+mania".]** شراب کا جنون ؛ جنون خمر ؛ شراب خواری جو مرض کی حد تک پہنچ گئی ہو ۔

**Dipsomaniac : (n)** شراب کا دیوانہ ۔

**Dipsomaniac : (a)** شراب کا دیوانہ ۔

**Dipsomaniacal : (a)** شراب کا دیوانہ ۔

**Dipsopathy : (n) [Gr."dipsa+{pathia".]** رقیق غذا سے پرہیز کے ذریعہ علاج ۔

**Dipsosis : (n) [Gr."dipsa".]** عطاش ؛ شدید پیاس ۔

**Dipsy doodle/Dipsy doo : (n) {origin unkn.]** (۱) سستی اور گرمی کا حیرت انگیز تواتر ۔ (۲) چال بازی ۔

**Diptera : (n) [Gr."diptera".]** دو پرہ حشرات ۔

**Dipteraceous : (a)** دو پر ثمرہ درخت ۔

**Dipterad : (n)** دو پر ثمرہ درخت ۔

**Dipteral : (a) [L."dipteros".]** (۱) (تعمیرات) دو حلقہ ستونی ۔ (۲) (حشریات) دو پرہ ۔

**Dipteran : (a)** دو پرہ ۔

**Dipteran : (n)** دو پرہ حشرہ ۔

**Dipterian : (a)** دو ریہ دو پرہ ماہی سے متعلق ۔

**Dsipterian : (n)** دو ریہ دو پرہ ماہی ۔

**Dipterist : (n)** دو پرہ حشریات داں ۔

**Dipterocarp : (n)[mod.L."Dipterocarpus".]** Dipteraceous دیکھو

**Dipterocarpous : (a)** دو پر ثمرہ ۔

**Dipterological : (a)** دو پرہ حشریات سے متعلق ۔

**Dipteros : (n) [Gr."dipterus".]** دو حلقہ ستونی عمارت ۔

**Dipterous : (a) [mod.L."dipterus".]** (۱) (حیوانیات) دو پرہ ۔ (۲) (نباتیات) دو پر ثمرہ ۔

**Dipterus : (n) [Gr."dipteros".]** (فوسلیات) قدیم دو ریہ اور دو پرہ مچھلیوں کی ایک نوع ۔

**Dipterygian : (n)[modL."dipterygii".]** (ماہیات) دو پرہ (ماہی) ۔

**Diptote : (n) [L."diptota".]** دو حالتی اسم یا صفت ۔

**Diptote : (a)** دو حالتی ۔

**Diptych : (n) [L."diptycha".]** (۱) دو ورقہ خصوصاً دو جڑی ہوئی تختیاں جو قدیم زمانے میں لکھنے کے کام آتی تھیں ۔ (۲) دو ورقی تصویر (خصوصاً وہ تصویر جو قربان گاہ کے پیچھے دیوار میں نصب ہو) ۔ (۳) لوحیں جن میں مردوں اور زندوں کی فہرست ہو ؛ مردوں اور زندوں کی فہرست ۔ (٤) دو متضاد حصوں والی ادبی تصنیف ؛ کوئی تحریر جس میں ایک موضوع پر دو نقطہ نظر سے بحث کی گئی ہو ۔

**Diptychous : (a)** دو تہی ۔

**Dipus : (n)[Gr."dipus".]** (۱) دو پایہ جنگلی چوہے کی نوع کا ۔ (۲) آسٹریلیا کا ایک چھوٹا تھیلا دار چوپایہ ۔

**Dipware : (n)** ظروف سفال جس پر چکنی مٹی سے گل بوٹے بنے ہوں ۔

**Dipyre : (n) [L."dipyros".]** الومینیا کا سلیکیٹ ۔

**Dipyrenous : (a)[Gr."di-+pyren".]** (نباتیات) دو گٹھلیوں والا ۔

**Diradiation : (n)** شعاعوں کا نفوذ ۔

**Dircaean : (a) [L."Dicaeus".]** چشمہ ڈرسی سے متعلق ۔ (۲) شاعرانہ ؛ پنڈاری کی طرح کا ۔

**Dirdum : (n) [Origin unkn.]** (۱) ہنگامہ ؛ شور و غوغا ۔ (۲) توبیخ ؛ سرزنش ۔ (۳) بد بختی ۔

**Dire : (a) [L."dirus".]** (۱) ہولناک ؛ دہشت انگیز ؛ مہلک ؛ ہلاکت خیز ۔ (۲) شدید ؛ فوری ۔

**Dire sisters : (n)** (یونانی دیو مالا) تین عجیب الخلقت بہنیں جو ہلاکی مجرم کے پیچھے پڑ جاتی تھیں ۔

**Direct : (v) [L."directus".]** (۱) پتہ پر روانہ کرنا ؛ سرنامہ لکھنا ۔ (۲) مخاطب کرنا ؛ خطاب کرنا ۔ (۳) نظم نسق کرنا ۔ (٤) توجہ کرنا ؛ رخ کرنا ؛ منعطف کرنا ؛ پھیرنا ۔ (٥) رستہ بنانا ۔ (٦) رہبری کرنا ؛ رہنمائی کرنا ۔ (٧) حکم دینا ؛ ہدایت کرنا ۔ (٨) احکام جاری کرنا ۔ (٩) ہدایت کرنا ۔ (١٠) مرتکز کرنا ۔

**Direct : (a)** (۱) سیدھا ؛ مستقیم ؛ راست ؛ صریح ؛ براہ راست ؛ بلا واسطہ ۔ (۲) حقیقی نسب ۔ (۳) (علم النجوم) مشرق سے مغرب کو چلنا ؛ مستقیم ۔ (٤) کھرا ؛ راست باز ؛ ٹھیک ؛ صاف صاف ؛ غیر مبہم ؛ عیاں ؛ فوری ۔ (٥) ناگزیر ۔ (٦) ذاتی ۔ (۷) بلا واسطہ رنگنے والا (جس میں لاگی کی ضرورت نہ ہو) ۔ (۸) (لسانیات) فاعلی ۔

**Direct : (adv)** Directly دیکھو

**Direct : (n)** (۱) ہدایت ۔ (۲) (موسیقی) یہ علامت یا نشان (W) ۔

**Direct action : (n)** عملی احتجاج ؛ عملی اقدام ؛ راست اقدام ؛ بلا واسطہ عمل ۔

**Direct act of interference :** (قانون) مداخلت صریح ۔

**Direct bearing : (n)** تعمیر میں کوئی عمودی سہارا ۔

**Direct case : (n)** (لسانیات) فاعلی حالت ۔

**Direct causation :** (فلسفہ) تعلیل بلا وسطہ ۔

**Direct circuit : (n)** (طبیعیات) راست دور ۔

**Direct-connected : (a)** مشترک دھرے پر (مشین) ۔

**Direct contact : (n)** (سماجیات) براہ راست واسطہ ؛ تعلق ؛ سرو کار ۔

**Direct contempt : (n)** راست توہین عدالت ۔

**Direct contrast : (n)** (لسانیات) راست تخالف ۔

**Direct control : (n)** (تجارت) راست کنٹرول ؛ راست ضبط ۔

**Direct correlation : (n)** (شماریات) براہ راست ہم رشتگی ۔

**Direct cost : (n)** (تجارت) راست لاگت ۔

**Direct-coupled : (a)** (۱) (مشین) مشترک دھرے پر ۔ (۲) (برقی دور) راست خفیہ ۔

**Direct current : (n)** (طبیعیات) راست رو؛ ایک سمت رو ؛ ڈی سی ؛ سیدھی برقی رو ۔

**Direct damage : (n)** (تجارت) سیدھا ضرر یا نقصان ؛ بلا واسطہ ضرر یا نقصان ۔

**Direct decomposition : (n)** (کیمیا) راست تحلیل ۔

**Direct demand : (n)** بلا واسطہ مانگ ۔

**Direct democracy : (n)** بلا واسطہ جمہوریت ۔

**Direct development : (n)** بے تغیر نمو ۔

**Direct dialling : (n)** راست ڈائلنگ ۔

**Direct discourse : (n)** (لسانیات ) راست گفتگو ۔

**Direct election : (n)** راست انتخاب ؛ بلا واسطہ انتخاب ۔

**Direct exchange : (n)** (معاشیات) راست مبادلہ ۔

**Direct fire : (n)** راست گولہ باری ۔

**Direct-fire : (v)** بلا واسطہ جلانا ۔

**Direct goods account :** (تجارت) بلا واسطہ یا سیدھا مال کھاتا ۔

**Direct image : (n)** (بصریات) شبیہ مستقیم ۔

**Direct impact : (n)** (طبیعیات) سیدھی ٹکر ؛ (جغرافیہ) براہ راست اثر ۔

**Direct indicator : (n)** سمت نما ۔

**Direct investment : (n)** راست سرمایہ کاری ۔

**Direct knowledge : (n)** راست علم ؛ بلا واسطہ علم ۔

**Direct labour : (n)** (۱) بلا واسطہ محنت ۔ (۲) بلا واسطہ محنت کی اجرت ۔

**Direct labour method :** بلا واسطہ مزدوری لاگت کا طریقہ ۔

**Direct loss : (n)** سیدھا نقصان ؛ بلا واسطہ نقصان ۔

**Direct mail : (n)** اشتہارات جو ڈاک سے بھیجے جائیں ۔

**Direct material : (n)** کسی تیار شدہ چیز کا ضروری جز ۔

**Direct method : (n)** بلا واسطہ طریقۂ تعلیم ۔

**Direct motion : (n)** حرکت مستقیمہ ۔

**Direct name transfer :** (لسانیات) راست اسم بدل ۔

Direct object : (n) (لسانیات) مفعول اول ۔

Direct package : (n) ایک ڈاک خانہ سے تقسیم کی جانے والی ڈاک ۔

Direct positive : (n) (فوٹو گرافی) بلا واسطہ مثبت تختی ۔

Direct primary : (n) راست انتخاب ۔

Direct printing : (n) کپڑوں کی چھپائی کا ایک طریقہ ۔

Direct process : (n) راست عمل (خام دھات سے دھات الگ کرنے کا) ۔

Direct proportion : (n) سیدھا تناسب ۔

Direct pull : (n) راست کھینچاؤ ۔

Direct question : (n) راست سوال ؛ سوال استفہامی ۔

Direct ratio : (n) سیدھی نسبت ۔

Direct ray : (n) (ریڈیو) سیدھی شعاع ؛ ارضی شعاع ۔

Direct route : (n) سیدھا رستہ ۔

Direct salesman : (n) گھر گھر جاکر بیچنے والا ۔

Direct sampling : (n) راست انتخاب نمونہ ۔

Direct service : (n) (تجارت) بلا واسطہ خدمت ؛ سیدھی خدمت ۔

Direct similitude : (ریاضیات) سیدھا تشابہ ۔

Direct sound : (n) سیدھی آواز کی لہر ۔

Direct speech : (n) (نحو) ہدایت مستوی ؛ کسی کی گفتگو کی لفظ بہ لفظ حکایت ؛ نقل قول ۔

Direct syllogism : (n) بلا واسطہ قیاس ۔

Direct take : (n) مسلسل عکاسی (ٹیلیویژن وغیرہ میں) ۔

Direct tax : (n) بلا واسطہ محصول ۔

Direct taxation : (n) راست محصول بندی ؛ بلا واسطہ طریقہ محصول ۔

Direct telescope : (n) دوربین مستقیم ۔

Direct theories of knowledge : (فلسفہ) نظریات بلا واسطہ ۔

Direct tide : (n) دو جانبی مدّ ۔

Direct variation : (n) تغیر مستقیم ۔

Direct viewfinder : (n) راست منظر نما ۔

Direct vision : (n) راست رویت ۔

Direct vision prism : (n) راست رویت منشور ۔

Direct vision spectroscope : (n) راست رویت طیف نما ۔

Direct vision telescope : (n) راست بصری دوربین ۔

Direct voting : (n) راست رائے دہی ۔

Direct wages method : سیدھی مزدوری کا طریقہ ۔

Direct writer : (n) سیدھا یا بلا واسطہ بیما کنندہ ۔

Directed : (a) (ریاضیات) مثبت یا منفی رخ والا (سمتیہ) ۔

Directed number : (n) عدد جس کے پہلے مثبت یا منفی علامت ہو ۔

Directed verdict : (n) ہدایتی فیصلہ ۔

Directedly : (adv) نگرانی میں ۔

Directer : (n) (۱) ناظم ؛ منتظم ؛ مہتمم ؛ نگراں ؛ تجارتی کمپنی کی جماعت منتظمہ کا رکن ہدایت کار؛ مرتب ؛ ڈائریکٹر ۔(۲) (تاریخ فرانس) انقلابی جماعت عاملہ کا رکن ۔(۳) (مذہبی) وہ پادری جو کسی شخص کا روحانی رہنما ہو ؛ ہادی ؛ مرشد ؛ پروہت ۔(٤) کسی آلہ کی سمت کو ٹھیک رکھنے والا پرزہ ؛ ضابطہ پرزہ ۔

Direction : (n) (۱) پتہ لکھنا ؛ پتے پر روانہ کرنا ۔(۲) نشانہ باندھنا ؛ راہ دکھلانا ؛ رہنمائی ؛ نگرانی ؛ انتظام ۔(۳) مہتمم کا عہدہ ؛ جماعت منتظمین ؛ ہدایت ؛ حکم ؛ ارشاد ۔(٤) خط وغیرہ کا پتہ ؛ سرنامہ ۔(٥) سمت ؛ طرف ؛ جانب ؛ رخ ؛ موضوع ؛ پہلو ۔(٦) مقصد ۔(۷) حساب لگانا ۔(۸) سمت ۔

Direction angle : (n) زاویہ سمتیت ۔

Direction cosine : (n) (شماریات) سمت کوسائن ۔

Direction finder : (n) سمت شناس ۔

Direction numbers : (n) سمت اعداد ۔

Direction post : (n) سمت نما ستون ۔

Direction test : (n) ہدایتی آزمائش ۔

Direction word : (n) ترک ؛ نظر گیر ۔

Directional : (a) سمتی ۔

Directional antenna : (n) سمتی ہوائیہ ۔

Directive : (a) رہنمایانہ ؛ رہبرانہ ؛ سمت آور ؛ تعیّنی ؛ ہدایتی ؛ جہت نما ۔

Directive : (n) ترغیب ؛ ہدایت ؛ اثر ؛ مثال ۔

Directive principle : (n) ہدایتی اصول ۔

Directive texture : (n) سمتی بناوٹ ؛ سمتی ساخت ؛ سمتی نسیج ۔

Directively : (adv.) بطور ہدایت ۔

Directiveness : (n) ہدایت آمیزی ۔

Directivity : (n) سمتیت ۔

Directly : (adv.) (۱) براہ راست ؛ صاف طور پر ؛ واضح طریقہ سے ۔ (۲) فوراً ؛ معاً ؛ ابھی ؛ تھوڑی دیر میں ۔ (۳) عموداً ۔

Directly : (conj .) (روز مرّہ) جیوں ہی ؛ جیسے ہی ۔

Directness : (n) راستی ؛ مستقیمی ؛ سیدھا پن ؛ استقامت ؛ صفائی ؛ وضاحت ؛ صراحت ۔

Directoire : (n) [Fr.] لباس کی ایک وضع ۔

Director : (n) [AF."directour".] Directer دیکھو

Managing director : مہتمم انتظامی؛ انتظامی ناظم ۔

Ececutive director : ناظم عامل ؛ انتظامی عامل ۔

Regional director : علاقائی ناظم ۔

Director circle : (n) مرتب دائرہ ۔

Director for public relation : ڈائرکٹر رابطہ عامہ ۔

Director general : (n) صدر ناظم ۔

Director of Education : ناظم تعلیمات ۔

Director of personnel : ڈائرکٹر عاملہ ۔

Directorate : (n) نظامت ؛ عہدہ نظامت ؛ عہدہ نظارت ؛ مہتمم کا عہدہ یا منصب ؛ مجلس منتظمہ ۔

Directorate of Intelligence Bureau : خفیہ ادارے کی ڈائرکٹریٹ ۔

Directorial : (a) مہتمم وغیرہ سے متعلق ؛ ہدایت سے متعلق ؛ ہدایتی ؛ مجلس منتظمہ سے متعلق ۔

Directorial expenses : (n) ڈائرکٹر جاتی اخراجات ۔

Directorially : (adv.) انتظامی طور پر ؛ ہدایتی طور پر ۔

Directorium : (n) [L.] ہدایات عبادات کی کتاب ۔

Directorship : (n) نظامت ؛ مہتمم وغیرہ کا عہدہ ؛ ہدایت کاری ۔

Directory : (a) ہدایت کرنے والا ؛ ہدایتی ؛ مشیرانہ ؛ ہدایت کار ؛ (قانون) محض ہدایت کرنے والا (ضابطہ) ۔

Directory : (n) (۱) دستور العمل ؛ دینی مسائل کی کتاب جس میں عبادت کے طریقے درج ہوں ۔ (۲) کسی مقام کے باشندوں وغیرہ کی حالت کی کتاب؛ ڈائرکٹری ؛ معلومات نامہ ؛ ہدایت نامہ ۔ (۳) (تاریخ فرانس) پانچ حاکموں کی انقلابی جماعت عاملہ جو سنہ ۱۷۹۵ء سے سنہ ۱۷۹۹ء تک حکومت کرتی رہی ۔

Telephone directory : ٹیلیفونی معلومات نامہ ۔

Directoscope : (n) (بصریات) راست بیں ۔

Directress/Directoress : (n) ناظمہ ؛ منتظمہ ؛ مہتممہ ۔

Directrix : (n) [mod. L."directrix".] (۱) ناظمہ ۔ (۲) (ریاضیات) مرتب ۔

Direful : (a) ہولناک ؛ مہیب ؛ دہشت ناک ۔

Direfully : (adv.) ہولناک طریقہ سے ؛ مہیب طریقہ سے ۔

Direfulness : (n) ہولناکی ؛ دہشت ناکی ۔

Direly : (adv.) خوفناک طور پر ؛ مہیب طریقہ سے ؛ مہلک طور پر ۔

Direness : (n) ہولناک یا ہلاکت خیز ہونا ۔

Dirge : (n) [ME."dirige".] (١) دفن کے وقت کا نوحہ ؛ بین ؛ مرثیہ ۔ (٢) ماتم ؛ آہ و زاری ؛ شیون ؛ نالہ ۔

Dirge-ale : (n) شراب جو تجہیز و تکفین کے وقت پی جاتی ہے ۔

Dirgeful : (a) پُر شیونی ؛ سوگواری ۔

Dirhem : (n) [Arab. "dirham","dirhim".] درہم ۔

Dirhinic : (a) دو منخری ۔

Dirigible : (a) [L."dirigere".] جس کی حرکت قابو میں ہو (غبارہ وغیرہ) ۔

Dirigble : (n) قابو غبارہ ۔

Dirigisme : (n) [F."diriger".] سرکاری منصوبہ بندی اور کنٹرول ۔

Dirigomotor : (a) [L."dirig-"+MOTOR.] (عضویات) عضلات کی حرکت کا محرک اور اس کو قابو میں رکھنے والا ۔

Diriment : (a) [L."dirimente".] باطل کرنے والا ؛ فسق کرنے والا ؛ کالعدم کرنے والا ؛ باطل کنندہ ؛ فاسق ۔

Diriment impediment : باطل کنندہ ازدواج ۔

Dirk : (n) [Sc. "durk".] خنجر ؛ دشنہ ۔

Dirk : (v) خنجر مارنا ۔

Dirk-dance : (n) خنجر رقص ۔

Dirk-knife : (n) کمان دار خنجر ۔

Dirl : (v) [Sc."thirl".] (١) چبھونا ؛ اہتزاز میں لانا ۔ (٢) مرتعش ہونا ؛ بجنا ۔

Dirl : (n) (١) اہتزاز ؛ ارتعاش ۔ (٢) شدید ضرب ۔

Dirt : (n) [ME."drit".] (١) نجاست ؛ غلاظت ؛ کیچڑ ؛ فضلہ ۔ (٢) ذلیل چیز ؛ نکمی چیز ؛ کمینہ پن ؛ کمینگی ۔ (٣) زمین ؛ مٹی ۔ (٤) میلاپن ؛ گندگی ؛ کثافت ۔ (٥) فحش گفت گو ؛ گندی باتیں ۔ (٦) طوفانی موسم ۔

To cast /-throw-/-fling dirt : فحش گالیاں دینا ؛ کیچڑ اچھالنا ۔

To eat dirt : توہین یا ذلت خاموشی سے برداشت کرنا ؛ برداشت کرنا ۔

Yellow dirt : سونا ۔

Dirt : (v) میلا کرنا ۔

Dirt bed : (n) (ارضیات) زمین کی وہ پرت جس میں نباتی مٹی پائی جاتی ہے ۔

Dirt board : (n) گرد روک ۔

Dirt cheap : (a) مٹی کے مول ؛ بہت سستا ۔

Dirt cheap : (adv.) بہت سستی قیمت پر ۔

Dirt eater : (n) مٹی خور ۔

Dirt eating : (a) مٹی خوری ۔

Dirt pie : (n) مٹی کے سمبوسے وغیرہ جو بچے کھیل میں بناتے ہیں ۔

Dirt poor : (a) مفلس ؛ قلاش ۔

Dirt track : (n) خاکستری راستہ ۔

Dirtbird : (n) سبز کاٹ پھوڑا ؛ یافو ۔

Dirtily : (adv.) میلے پن سے ؛ گندے طور پر ۔

Dirtiness : (n) میلاپن ؛ گندگی ؛ غلاظت ؛ نجاست ۔

Dirty : (a) (١) میلا ؛ آلودہ ؛ سنا ہوا ؛ غلیظ ؛ گندہ ؛ نجس ؛ کثیف ۔ (٢) ناپاک ؛ فحش ؛ مکروہ ۔ (٣) کمینہ ؛ ذلیل ؛ سفلہ ؛ فرومایہ ؛ حقیر ۔ (٤) ناجائز طور پر وصول کیا ہوا ؛ حرام کا ۔ (٥) (موسم) طوفانی ۔ (٦) (رنگ) میلا ؛ جو کھلتا ہوا نہ ہو ۔ (٧) (طباعت) گندہ پروف یا تحریر ۔ (٨) سمی اثرات والا (ایٹم یا ہائڈروجن بم) ۔

To do the dirty : دھکا دینا ۔

Dirty : (adv.) دیکھو Dirtily

Dirty : (v) میلا ہونا ؛ میلا کرنا ؛ گندہ ہونا ؛ گندہ کرنا ۔

To dirty one's hands : ملوث ہونا ۔

Dirty allan : (n) دیکھو Dirt bird

Dirty linen : (n) گندے گھریلو معاملات ۔

Dirty shirts : (n) ایک سو ایک نمبر کی پیدل ریجمنٹ ۔

Dirty work : (n) بے ایمانی ؛ غیر دلچسپ کام ۔

Dis-/Dys- : (Prefix.) سابقہ (لاطینی dif, di, dis سے ماخوذ) اور bis "دو بار" اور (duo "دو" کا ہم اصل) بمعنی "علاحدہ" "جدا" "الگ" "دور" "درمیان" "ایک ایک کرکے" "بالکل" "پورے طور پر" "سراسر" "سر بہ سر" "نا" "نہ" "غیر" "خلاف" "برعکس" "خارج" ۔

Dis : (n) رومی دیو مالا میں دنیائے اسفل کا خدا ۔

Dirsability : (n) [f.DISABLE .] (۱) مجبوری ؛ معذوری ؛ خصوصاً قانوناً مجاز نہ ہونا ۔

Absolute disability : مطلق عدم اہلیت ۔

Partial disability : جزوی معذوری ۔

Permanent partial disability : دائمی جزوی معذوری ۔

Permanent total disability : دائمی مکمل معذوری ۔

Temporary partial disability : عارضی جزوی معذوری ۔

Temporary total disability : عارضی مکمل معذوری ۔

Total disability : مکمل معذوری ۔

Disability benefit : (n) (تجارت) معذوری مفاد ۔

Disability clause : (n) معذوری دفعہ (بیمہ) ۔

Disable : (n) (۱) بیکار کر دینا ۔ (۲) لنگڑا لولا کردینا ؛ اپاہج بنا دینا ؛ معذور کر دینا ؛ نکما کر دینا ۔ (۳) قانوناً منع کرنا ؛ کسی حق سے محروم قرار دینا ؛ ممانعت کرنا ۔ (٤) گھٹانا ۔ (٥) بیکار قرار دینا ۔

Disabled : (a) اپاہج ؛ معذور ۔

Disablement : (n) بیکار کر دینا یا ہو جانا ؛ معذور کردینا یا ہو جانا ؛ امتناع ؛ معذوری ۔

Disabler : (n) معذور کرنے والا ۔

Disabling effects : (n) معتذر اثرات ۔

Disabuse : (v) آنکھیں کھول دینا ؛ چتانا ؛ وہم باطل دور کرنا ؛ خیال خام دور کرنا ۔

Disaccord : (n) اختلاف ؛ ناموافقت ؛ ناسازگاری ؛ پھوٹ ؛ عدم ہم آہنگی ؛ عدم توافق ۔

Disaccredit : (v) غیر معتبر بنانا ۔

Disaccustom : (v) [OF."desacostumer".] ترک عادت کرنا ؛ عادت چھڑانا ؛ غیر مروج کرنا ۔

Disacknowlege : (v) تسلیم نہ کرنا ؛ انکار کرنا ؛ دست بردار ہونا ۔

Disacryl : (n) ["Dis"-+ACRYL.] (کیمیا) ایک سفید گالے دار مادہ جس میں اکرولین (acroloin) کچھ دیر رکھنے سے تبدیل ہو جاتا ہے ۔

Disadvantage : (n) [F."desavantage".] (۱) ناموافق صورتحال ؛ دقت ؛ دشواری ۔ (۲) نقصان ؛ ضرر ؛ گھاٹا ؛ خسارہ ۔ (۳) خامی ۔

Disadvantage : (v) نقصان پہنچانا ۔

Disadvantageous : (a) نا موافق سفر جس میں گھاٹا ہو ؛ باعث تنقیص ؛ نامساعد ؛ مانع ۔

Disadvantageously : (adv.) مضر طور پر ؛ ناموافق طور پر ۔

Disadvantageousness : (n) ناموافقت ؛ نامساعدت ؛ مضرت ۔

Disadvise : (v) کسی چیز کے خلاف مشورہ دینا ؛ منع کرنا ؛ باز رکھنا ۔

Disaffected : (a) بد دل ؛ پھرا ہوا ؛ بگڑا ہوا ؛ بے وفا ؛ ناراض ۔

Disaffectedly : (adv.) بد دلی سے ؛ ناراضی سے ؛ بےوفائی سے

Disaffectedness : (n) بد دلی ؛ ناراضگی ؛ بے وفائی ؛ رنجش ۔

**Disaffection : (n)** بد دلی ؛ بے وفائی ؛ سیاسی بے چینی ؛ اطاعت سے انحراف ؛ بے محبتی ؛ بیگانگی ۔

**Disaffirm : (v)** (قانون) (سابق فیصلہ منسوخ کردینا ؛ رد کر دینا) ۔(۲) تسلیم نہ کرنا ؛ ماننے سےانکار کرنا (تصفیہ وغیرہ کو) ۔(۳) تردید کرنا ؛ انکار کرنا ؛ نفی کرنا ۔

**Disaffirmance : (n)** انکار ؛ انحراف ؛ ابطال ؛ (تصفیہ کو) تسلیم نہ کرنا؛ تنسیخ؛ منسوخی؛ نامنظوری۔

**Disaffirmation : (n)** دیکھو **Disaffirmance**

**Disaffirmative : (a)** انکاری ؛ تردیدی ؛ تنسیخی ۔

**Disafforest : (v)** دیکھو **De-afforest**

**Disafforestion/Disafforestment : (n)** دیکھو **De-afforestation**

**Disaggregate : (v)** تجزیہ کرنا ؛ جدا کرنا مجموعہ یا میزان سے ۔

**Disaggregation : (n)** تجزیہ ؛ مجموعہ یا میزان سے علاحدگی۔

**Disagree : (v)** [F."desagreer".] (۱) مختلف ہونا ؛ غیر مشابہ ہونا ؛ غیر مطابق ہونا ۔ (۲) اختلاف رائے ہونا ؛ اختلاف کرنا ؛ آپس میں نزاع ہونا ۔ (۳) (غذا کا یا آب و ہوا کا) نا موافق ہونا ؛ موافق نہ ہونا ؛ ناسازگار ہونا ؛ مضر پڑنا ۔

**Disagreeability : (n)** نا خوشگواری۔

**Disagreeable : (a)** (۱) نا مرغوب ؛ نا پسند ؛ نا خوشگوار؛ ناگوار ۔(۲) بد مزاج ؛ کج خلق ۔

**Disagreeable : (n)** ناگوار چیز یا تجربہ ۔

**Disagreeableness : (n)** نا موافقت ؛ ناگواری ؛ بد مزاجی ؛ کج خلقی ۔

**Disagreeably : (adv.)** نا موافقانہ ؛ مخالفانہ ؛ نا گوار طور پر ؛ کج خلقی سے ۔

**Disagreement : (n)** اختلاف ؛ عدم موافقت ؛ نزاع ؛ جھگڑا ؛ نا اتفاقی ؛ اختلاف رائے ؛ مخالفت ؛ نا موافقت ۔

**Disallow : (v)** [OF."desalouer".] نا منظور کرنا ؛ قبول نہ کرنا ؛ اجازت نہ دینا ؛ رد کرنا ؛ ممانعت کرنا ؛ نہ ماننا ؛ منع کرنا ۔

**Disallowance : (n)** عدم قبول ؛ رد ؛ نا منظوری ؛ ممانعت ۔

**Disallower : (n)** رد کرنے والا ؛ نا منظور کرنے والا ؛ ممانعت والا ۔

**Disamenity : (n)** نقصان ؛ نا خوشگواری۔

**Disamis : (n)** منطقی قیاس کو یاد رکھنے کی ایک اصطلاح ۔

**Disanchor : (v)** [OF."desancrer".] لنگر اٹھانا ؛ لنگر کھول دینا۔

**Disanimate : (v)** (۱) زندگی سے محروم کرنا ۔(۲) بد دل کرنا ؛ زندہ دلی سے محروم کرنا ۔

**Disanimation : (n)** زندگی یا زندہ دلی سے محرومی ۔

**Disannex : (v)** [OF."desannexer".] جدا کرنا ؛ علاحدہ کرنا ۔

**Disannexation : (n)** جدائی ؛ علاحدگی ۔

**Disannul : (v)** کالعدم کرنا ؛ باطل کرنا ؛ منسوخ کرنا ۔

**Disannuller : (n)** کالعدم کرنے والا ؛ باطل کرنے والا ؛ منسوخ کرنے والا ۔

**Disannulment : (n)** تنسیخ ؛ ابطال ۔

**Disanoint : (v)** (بادشاہ کو) معزول کرنا ۔

**Disappear : (v)** غائب ہونا ؛ کافور ہونا ؛ الوپ ہونا ؛ نظر سے اوجھل ہونا ؛ نا پید ہونا ؛ کھو جانا ؛ گم ہوجانا ؛ مفقود ہوجانا ؛ گم نام ہو جانا ۔

**Disappearance : (n)** (۱) گم گشتگی ؛ غیاب ؛ غیوبت ؛ خفا ۔ (۲) غائب ہو جانا ؛ تخفیف ۔

**Circle of perpetual disappearance :** دائرہ ابدی الخفا ۔

**Disappearer : (n)** غائب ہو جانے والا ؛ نظر سے اوجھل ہو جانے والا ؛ گم ہو جانے والا ۔

**Disappearing bed : (n)** چھپایا جاسکنے والا پلنگ ۔

**Disappearing carriage : (n)** توپ گاڑی جو گولہ باری کے وقت اٹھائی جاتی ھے اور توپ داغی جانے کے بعد خود بخود نیچے ہو جاتی ھے ۔

**Disappearing difference method :** طریقہ* اختفائے تفاوت ۔

Disappearing filament pyrometer : غائب سوتی آتش پیما ۔

Disappearing stair : (n) سیڑھی جواوپراٹھائی جا سکتی ھے ۔

Disappoint : (v) [F."desappointer".] (۱) نا امید کرنا ؛ مایوس کرنا ؛ وعدہ خلافی کرنا ۔ (۲) (توقع) باطل کرنا ؛ (امید) توڑنا؛ (مقصد) فوت کرنا ۔

Disappointed : (a) مایوس ؛ دل شکستہ ۔

Disappointedly : (adv.) نا امیدانہ ؛ مایوسانہ ۔

Disappointing : (a) مایوس کن ۔

Disappointingly : (adv.) مایوس کن طریقہ سے ؛ نا امیدانہ طور پر ۔

Disappointment : (n) نا امیدی ؛ مایوسی ؛ مایوس کن واقعہ ؛ دل شکستگی ۔

Disappreciate : (v) نا چیز سمجھنا ؛ کم قدری کرنا ۔

Disappreciation : (n) کم قدری ۔

Disapprobation : (n) نا رضامندی ؛ نا خوشی ؛ نا منظوری ؛ نا پسندیدگی ۔

Disapprobative/-tory : (a) نارضامندانہ ؛ معترضانہ ۔

Disappropriate : (a)[med.L."disappropriatus".] محروم تصرف؛ مذہبی کارپوریشن سے علاحدہ ۔

Disappropriate : (v) حق تصرف ختم کرنا ۔

Disappropriation : (n) حق تصرف سے محرومی ۔

Disapprovable : (a) ناقابل پسند ؛ قابل رد ۔

Disapproval : (n) نا رضامندی ؛ نا خوشی ؛ نا منظوری ؛ نا پسندیدگی ۔

Disapprove : (v) [DIS -+ F."aporouver".] ناپسند کرنا ؛ نا پسندیدگی کا اظہار کرنا ؛ رد کرنا ؛ نا منظور کرنا ۔

Disapprover : (n) رد کرنے والا ؛ نا پسند کرنے والا ۔

Disapprovingly : (adv.) نا پسندیدگی کے ساتھ ؛ نا خوشی سے ؛ نا پسند کرتے ہوئے ۔

Disarm : (v) [F."desarmer".] (۱) ہتھیار چھین لینا ؛ اسلحہ ضبط کرلینا ۔ (۲) (شمشیر زنی) (حریف کے ہاتھ سے) ہتھیار گرادینا ۔ (۳) (فوج یا بیڑے کو) اس حالت میں لے آنا جو اس کے زمانے میں تھی ؛ (شہر کی) مورچہ بندی توڑ دینا؛ مورچہ گرا دینا ؛ (جہاز کو) سامان حرب سے خالی کر دینا ؛ فوجی قوت میں یا سامان حرب میں تخفیف کرنا ۔ (٤) بےضرر بنانا ۔ (٥) عداوت یا بدگمانی دور کرنا ۔

Disarm : (n) (مخالف سے) ہتھیار چھین لینا ۔

Disarmament : (n) [F."desarmement".] تخفیف فوج ؛ تخفیف اسلحہ ؛ ترک اسلحہ ۔

Compulsary disarmament: لازمی ترک اسلحہ ۔

Moral disarmament : اخلاقی ترک اسلحہ ۔

Disarmament commission /-conference : (n) ترک اسلحہ کمیشن / کانفرنس ۔

Disarmature : (n) ہتھیار چھین لینا ۔

Disarmer : (n) ہتھیار چھیننے والا ؛ تخفیف اسلحہ کرانے والا ۔

Disarming : (a) عداوت یا بدگمانی دور کرنے والا ۔

Disarrange : (n) ابتر کرنا ؛ بے ترتیب کرنا ؛ گڑبڑ کرنا ؛ الٹ پلٹ کرنا ۔

Disarrangement : (n) ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ گڑبڑ ۔

Disarray : (n) [OF."desareer".] (۱) بے ترتیبی ؛ ابتری ۔ (۲) نیم عریاں ؛ شب خوابی کا لباس ؛ بے ترتیب لباس ۔

Disarray : (v) (۱) بے ترتیب کرنا ۔ (۲) عریاں کرنا ؛ برہنہ کرنا ۔

Disarticulate : (v) جوڑ جوڑ الگ کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ جوڑ جوڑ الگ ہونا ۔

Disarticulation : (n) جوڑ جوڑ الگ کردینا ؛ بہتر مفصلی ۔

Disarticulator : (n) جوڑ جوڑ الگ کرنےوالا ؛ بہتر مفصلی کرنے والا ۔

Disassimilate : (v) غیر ممزوج کرنا ؛ مدغم چیزوں کو الگ الگ کرنا ۔

**Disassimilation : (n)** (۱) ممزوج یا مدغم چیزوں کو پھر الگ الگ کر دینا ؛ تفرق ۔(۲) (عضویات) تفرق ۔

**Disassociate : (v)** (۱) ایتلاف سے آزاد کرنا ؛ تلازم سے آزاد کرنا ۔(۲) جدا کرنا ؛ علاحدہ کرنا ۔

**Disassociation : (n)** احتباس ؛ قطع تعلق ؛ افتراق ۔

**Disaster : (n) [F.desaster".]** مصیبت ؛ آفت ؛ سانحہ ؛ حادثہ ؛ بد قسمتی ؛ بد نصیبی ؛ بلا ؛ شامت ۔

**Disastrous : (a) [F."desastreux".]** مصیبت خیز ؛ آفت انگیز ؛ منحوس ؛ پر بلا ۔

**Disastrously : (adv.)** مصیبت خیزی سے ؛ بد قسمتی سے ۔

**Disastrousness : (n)** مصیبت خیزی؛ آفت انگیزی ؛ نحوست ۔

**Disavow : (v) [F."desavouer".]** نہ ماننا ؛ تسلیم نہ کرنا ؛ انکار کرنا ؛ تردید کرنا ۔

**Disavowal : (n)** انکار ؛ تردید ؛ نفی ۔

**Disavower : (n)** منکر ؛ رد کرنے والا ۔

**Disbalance : (n)** عدم توازن ۔

**Disband : (v) [F."desbander".]** (فوج کو) خدمت سے سبکدوش کرنا یا ہونا ؛ تتر بتر ہونا ۔

**Disbandment : (n)** (فوج کی) خدمت سے سبکدوشی ۔

**Disbar : (v)** جماعت وکلاء کی رکنیت سے خارج کرنا ؛ بیرسٹروں کے زمرے سے نکال دینا ۔

**Disbark : (v)** دیکھو Debark

**Disbarment : (n)** جماعت وکلاء سے اخراج ۔

**Disbelief : (n)** بے اعتقادی ؛ بے اعتمادی ؛ بے اعتباری ؛ کفر ۔

**Disbelieve : (n)** (۱) اعتقاد نہ رکھنا ؛ یقین نہ کرنا ؛ باور نہ کرنا ؛ نہ ماننا ۔(۲) متشکک ہونا ؛ بے اعتقاد ہونا ۔ (۳) قائل نہ ہونا ۔

**Disbeliever : (n)** بے اعتقاد ؛ منکر ۔

**Disbench : (a)** بنچروں (Benchers) کے زمرے سے خارج کرنا ۔

**Disbodied : (a)** بلا جسم ۔

**Disbody : (v)** بلا جسم کرنا ۔

**Disboscation : (n) [med.L."disboscationem".]** جنگلوں کو کاٹنا ؛ درختوں کو کاٹ کر زمین کو زراعتی بنانا ۔

**Disbowel : (v)** دیکھو Disembowel

**Disbranch : (v)** شاخیں کاٹ دینا یا توڑنا ؛ شاخیں چھانٹ ڈالنا ۔

**Disbud : (v)** زائد کلیاں توڑ دینا ؛ شگوفہ ربائی کرنا ۔

**Disburden/Disburthen : (v)** (۱) سبکدوش کرنا ؛ بوجھ اتارنا ۔(۲) چھٹکارا پانا ؛ دبے ہوئے خیالات کا اظہار کرنا۔

**Disburdenment / Disburthenment : (n)** سبکدوشی ؛ چھٹکارا ۔

**Disbursal : (n)** دیکھو Disbursement

**Disburse : (v) [OF."desbourser"]** (۱) صرف کرنا ؛ خرچ کرنا ؛ ادا کرنا ۔(۲) روپیہ ادا کرنا ۔ (۳) تقسیم کرنا ؛ بانٹنا ۔

**Disbursement : (n)** صرف ؛ خرچ ؛ ادائی ۔

**Disburser : (n)** خرچ کرنے والا ؛ ادا کرنے والا ؛ تقسیم کرنے والا ۔

**Disbursing officer : (n)** افسر ادائی ۔

**Disc : (n)** (۱) قرص ؛ گردہ ؛ ٹکیا (مثلاً قرص خورشید ، قرص مہتاب وغیرہ) ۔(۲) دیکھو Disk ۔

**Disc-base : (n)** قرصی پیندا ۔

**Disc harrow : (n)** قرصی سراون ۔

**Disc jockey / Disk jockey : (n)** ٹیلی ویژن پر نشری پروگرام پیش کرنے والا ۔

**Discage : (v)** آزاد کرنا ؛ قفس سے رہا کرنا ۔

**Discal : (a)** قرصی ۔

**Discalceate : (a) [L."discalceatus".]** برہنہ پا ؛ ننگے پاؤں ۔

**Discalceate : (n)** برہنہ پا راہب یا راہبہ ۔

Discalced : (a) دیکھو Discalceate

Discanonization : (n) اولیاء کی فہرست سے خارج ۔

Discanonize : (v) اولیاء کی فہرست سے خارج کرنا ۔

Discant : دیکھو Descant

Discard : (v) (۱) (تاش کے کسی پتے کا) چھانٹنا ؛ بدرنگی میں پھینکنا ۔ (۲) ترک کرنا ؛ چھوڑنا ۔ (۳) برخاست کرنا ؛ برطرف کرنا ۔

Discard : (n) (۱) تاش کے کسی پتے کا چھانٹنا ؛ وہ پتا جو چھانٹا جائے ۔ (۲) رد کی ہوئی چیز ۔

Into the discard : طاق نسیاں میں ؛ گمنامی میں ۔

Discase : (v) غلاف اتارنا ؛ برہنہ کرنا ؛ خول سے نکالنا ؛ ڈبے سے نکالنا ۔

Disceptation : (n) [L."disceptetionem".] مناقشہ ؛ مباحثہ ۔

Discern : (v) [F."discerner".] (۱) امتیاز کرنا ؛ تمیز کرنا ؛ فرق پہچاننا ۔ (۲) ادراک کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ دریافت کر لینا ؛ پہچاننا ؛ شناخت کرنا ؛ سمجھ جانا ؛ بھانپ لینا ۔

Discerner : (n) امتیاز کرنے والا ؛ شناخت کرنے والا ؛ فرق پہچاننے والا ۔

Discernible : (a) قابل امتیاز ؛ قابل فہم ؛ قابل شناخت ؛ ملاحظہ پذیر ۔

Discrnibleness : (n) ملاحظہ پذیری ؛ امتیاز پذیری ۔

Discernibly : (adv.) قابل شناخت طور پر ۔

Discerning : (a) صاحب ادراک ؛ صاحب بصیرت ؛ تیز فہم ؛ دور رس ؛ نکتہ رس ۔

Discerning : (n) امتیاز ؛ تمیز ۔

Discerningly : (adv.) تیز فہمی سے ؛ نکتہ رس طور پر ۔

Discernment : (n) (۱) ادراک ؛ دریافت ؛ بصیرت ؛ فراست ؛ درک ؛ شناخت ۔ (۲) تیز فہمی ؛ دور رسی ؛ نکتہ رسی ؛ ذکاوت ۔

Discerptibility : (n) جدا ہو سکنے کی صلاحیت ؛ علاحدگی پذیری ؛ تقسیم پذیری ۔

Discerptible : (a)[L."discerpt-".] علاحدہ یا الگ ہوسکنے والا ؛ علاحدگی پذیر ۔

Discharge : (v) [OF."descharger".] (۱) سبکدوش کرنا ؛ بوجھ اتارنا ؛ (برقیات) خارج کرنا ؛ (۲) برخاست کرنا ؛ بر طرف کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ علاحدہ کرنا ۔ (۳) آزاد کرنا ؛ رہا کرنا ؛ چھوڑنا ؛ جانے کی اجازت دینا ۔ (٤) (تیر) چلانا ؛ (بندوق) داغنا؛ (مواد وغیرہ) نکلنا ؛ جہاز وغیرہ سے مال اتارنا ۔ (٥) (دریا کا) (سمندر میں) گرنا ۔ (٦) (قانون) منسوخ کرنا ۔ (٧) عہدہ برآ ہونا؛ انجام دینا؛ ادا کرنا؛ بجا لانا ۔ (٨) (رنگ ریزی) رنگ دور کرنا ؛ رنگ چھڑانا ۔ (٩) بریٔ الذمہ کرنا یا ہونا ۔ (١٠) (تعمیرات) بوجھ کم کرنا ۔

To discharge a bankrupt : دیوالیہ کو مطالبوں سے بری کرنا ۔

Discharge : (n) (۱) (جہاز وغیرہ سے) مال اتارنا ۔ (۲) دغنا ؛ داغنا ؛ شنلک ؛ فائر ؛ چھوڑنا ؛ چلانا (تیر کا) ۔ (۳) اخراج ؛ نکاس؛ مواد ۔ (٤) رہائی ؛ برییت ؛ استثناء ؛ معافی ؛ چھٹکارا ؛ خلاصی ؛ پروانۂ رہائی ؛ حکم آزادی ۔ (٥) برطرفی ؛ موقوفی ۔ (٦) بے باقی ؛ ادائی ۔ (٧) بجا آوری ؛ انجام دہی ؛ تعمیل ۔ (٨) (رنگریز) رنگ چھڑانا ؛ رنگ چھڑانے کا مسالہ ۔ (٩) (تعمیرات) بوجھ میں تخفیف ۔

Electric discharge : برقی اخراج ۔

Discharge by cancellation : سبکدوشی بذریعہ منسوخی ۔

Discharge by payment : سبکدوشی بذریعہ ادائی ۔

Discharge of a bankrupt : دیوالیہ کی مطالبوں سے برییت ۔

Discharge of bill : ادائی بل ۔

Discharge of release: سبکدوشی بذریعہ واگذاشت ۔

Discharge lamp : اخراج لیمپ ۔

Discharge tube : (n) اخراج نلی ؛ اخراجی نلی ۔

Discharge value : نکاسی صمام ۔

Discharger : (n) (۱) بوجھ اتارنے والا ؛ خارج کرنے والا ۔ (۲) مخرج برق ؛ بار رُبا ۔

**Discharging : (n)** بے باری ؛ بہتا ہوا ؛ صبوبی ۔

**Discharging current :** اخراجی رو ؛ اخراجی دھارا ۔

**Discharm : (v) [OF."decharmer".]** جادو کا اثر زائل کرنا ؛ سحر ربائی کرنا ۔

**Disciferous : (a)[L."discus"+-FEROUS.]** (نباتیات) قرص دار ۔

**Discifloral : (a)** قرص گُلا ۔

**Disciform : (a)** قرص نما ۔

**Disciple : (n) [OE."discipul".]** (۱) حواری (حضرت عیسیٰ کے بارہ انصار میں سے ایک) ۔(۲) حضرت عیسیٰ کا کوئی سابق الایمان پیرو ۔(۳) پیرو ؛ متبع ؛ مقلد؛ مرید ؛ شاگرد؛ چیلا ۔(٤) (جمع) عیسائیوں کے ایک فرقے کا نام ۔

**Discipleship : (n)** پیروی ؛ تقلید ؛ مرید ؛ شاگردی ؛ اتباع ۔

**Disciplinable : (a)** تعلیم پذیر ؛ تربیت پذیر ؛ تادیب پذیر ۔

**Disciplinableness : (n)** تعلیم پذیری ؛ تربیت پذیری ؛ تادیب پذیری ۔

**Disciplinal : (a)** تربیت سے متعلق ؛ انضباطی ؛ تادیبی ۔

**Disciplinant : (n) [Sp."disciplinantes".]** اپنے آپ کو ضیق میں ڈالنے والا ؛ جسم کش ۔

**Disciplinarian : (a)** اہل انضباط سے متعلق ۔(۲) انضباطی ؛ تادیبی ۔

**Disciplinarian : (n)** (۱) اہل انضباط ۔(۲) تادیب یا انضباط پر زور دینے والا ؛ سخت گیر ۔

**Disciplinary : (a) [med. L."disciplinarius".]** (۱) انضباطی ؛ تادیبی ۔(۲) ذہنی تربیت کا ؛ ذہنی تربیت سے متعلق ۔

**Disciplinary action : (n)** تادیبی کاروائی ۔

**Disciplinary barracks : (n)** فوجی حوالات ۔

**Disciplinary charges : (n)** انضباطی اخراجات ۔

**Disciplinary powers : (n)** تادیبی اختیارات ۔

**Disciplinary punishment : (n)** تادیبی سزا ۔

**Disciplinatory : (a)** دیکھو Disciplinary

**Discipline : (n)[L."disciplina".]** (۱) تعلیم کا کوئی شعبہ؛ فن ۔(۲) ذہنی اور اخلاقی تربیت ؛ وہ مصیبت جس سے تزکیہء نفس ہو ۔(۳) فوجی قواعد؛ فوجی تربیت ۔(٤) حسن تربیت ؛ تربیت یافتگی ۔ (۵) طالب علموں ، فوجیوں یا قیدیوں کا انضباط ۔(٦) دستور العمل ۔(۷) ارکان کلیسا کا نظام عمل ۔(۸) تادیب ؛ تادیبی سزا؛ تنبیہ ۔(۹) (کلیسا) ریاضت ؛ مجاہدہ ( کفارے کے طور پر) ۔(۱۰) کوڑا ۔(۱۱) نظم و ضبط ؛ انضباط ۔

**Formal discipline :** رسمی نظم و ضبط ۔

**Good discipline :** حسن انضباط ۔

**Mental discipline :** ذہنی تربیت ۔

**School discipline :** تربیت مدرسہ ۔

**Discipline : (v)** (۱) سدھانا ؛ تربیت دینا ؛ اطاعت کی تعلیم دینا ؛ فوجی تربیت دینا ؛ قواعد سکھانا ۔(۲) تادیب کرنا ؛ تنبیہ کرنا ؛ تادیبی سزا دینا ۔

**Discipline clause : (n)** انضباطی دفعہ ۔

**Disciplined army : (n)** منظم فوج ۔

**Discipliner : (n)** تربیت دینے والا ؛ تادیب کرنے والا ؛ قواعد سکھانے والا ۔

**Discipular : (a) [L."discipulus"+-AR.]** حواریانہ ؛ حواری سے متعلق ؛ مریدانہ ؛ شاگردانہ ۔

**Discission (n) [L."discissionem".]** (طبیعیات) تابیر ؛ چاک ؛ شگاف (خصوصاً موتیابند یا گومڑ وغیرہ کا) ۔

**Disclaim : (v) [AF."de-","disclamer".]** (۱) قانوناً دست بردار ہونا ؛ دست بردار ہونا ۔ (۲) ملکیت ؛ ذمہ داری سے انکار کرنا ؛ تردید کرنا ؛ بےتعلقی یا لاعلمی ظاہر کرنا ۔(۳) (نقابت) مارکہ سے محرومی کا اعلان کرنا ۔

**Disclaiment : (n)** دست برداری ؛ ترک دعویٰ ؛ تردید ؛ ملکیت یا ذمہ داری سے انکار ؛ بے تعلقی یا لاعلمی کا اعلان ۔

**Disclaimer : (n)** دیکھو Disclaiment

Disclaimer : (n) ترک دعویٰ کرنے والا ۔

Disclaimation : (n) ترک دعویٰ ؛ رد ؛ انکار ۔

Disclaimatory : (a) ترک دعویٰ سا ۔

Disclose : (v) [ME."des-","dis-closen".] کھولنا ؛ پیش کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ منکشف کرنا ؛ افشا کرنا ؛ فاش کرنا ؛ (انڈے سے) بچہ نکالنا ؛ انڈے دینا ۔

Disclosed : (a) (۱) کھلا ہوا ؛ افشا کیا ہوا ؛ آشکار ؛ ظاہر ؛ منکشف ۔(۲) (نقابت) بازو پھیلائے ہوئے ۔

Discloser : (n) کھولنے والا ؛ افشا کرنے والا ؛ آشکار کرنے والا ۔

Disclosure : (n) (۱) کھولنا ؛ اظہار ؛ انکشاف ؛ اعلان ؛ افشا ۔ (۲) وہ چیز جس کا اظہار کیا جائے ؛ فاش کیا ہوا راز ؛ افشا شدہ (راز) ۔(۳) کسی ایجاد کی تفصیل۔

Discloud : (v) ظاہر کرنا ؛ بادلوں کو ہٹانا ۔

Disco- : جزو ترکیبی بمعنی "قرص" ۔

Discoblastic : (a) (حیوانیات) قرص نموض ۔

Discobolus : (n) [Gr."diskobolos".] قرص باز ۔

Discocarp : (n) قرص شر ۔

Discocarpous : (a) قرص مشرہ ۔

Discocephalous : (a) (حیوانیات) قرص سرہ ۔

Discodactyl (e) /Discodactylous : (a) (حیوانیات) قرص انگشتہ۔

Discography : (n) [F."discographia".] ریکارڈ نامہ ۔

Discoid /Discoidal : (a) [L."discoides".] قرصی ؛ قرص نما ؛ گردہ نما ۔

Discoid : (n) قرص نما چیز ؛ (صدف) گردہ نما صدف ۔

Discolith : (n) (نباتیات) قرصی نبقہ سنج ۔

Discolor /Discolorous : (a) نا ہم رنگ ؛ مختلف رنگ کا ۔

Discolor : (v) (۱) رنگ بدل دینا ؛ دو رنگ کر دینا ؛ دھبے ڈالنا ۔(۲) دھبے پڑ جانا ۔(۳) (مجازاً) دھبا ڈالنا ۔

Discoloration / Discolouration : (n) بدرنگی ؛ دھبا ۔

Discolour / Discolor : (v) [OF."descolorer", L."discolor".] دیکھو Discolor

Discoloured / Discolored : (a) بد رنگ ؛ مختلف اللون ؛ داغدار ؛ کم رنگ ۔

Discolourment : (n) دیکھو Discoloration

Discomfit : (v) [ME."desconfit".] (۱) شکست دینا ؛ ہزیمت دینا ۔(۲) الٹ دینا ؛ باطل کر دینا ؛ چلنے نہ دینا ؛ چھکے چھڑا دینا ؛ بد حواس کر دینا ۔

Discomfiter : (n) شکست دینے والا ؛ باطل کرنے والا ؛ چھکے چھڑانے والا ؛ ہزیمت دینے والا ۔

Discomfort : (n) [OF."discomfiture".] شکست ؛ ہزیمت ۔

Discomfort : (n) [ME."disconfort".] (۱) بے کلی ؛ بے چینی ؛ الجھن ۔(۲) بے آرامی ؛ تکلیف ۔

Discomfort : (v) بیکل کرنا ؛ بے چین کرنا ؛ رنج دینا ۔

Discomfortable : (a) تکلیف دہ ؛ بے آرام ؛ بے چین ۔

Discomfortableness : (n) بے چینی ؛ بے آرامی ؛ تکلیف ۔

Discomforter : (n) بے چین کرنے والا ؛ تکلیف دینے والا ۔

Discommend : (v) ناخوشی ظاہر کرنا ؛ سفارش نہ کرنا ۔

Discommendable : (a) قابل الزام ؛ قابل نا پسندیدگی ۔

Discommendation : (n) نا پسندیدگی کا اظہار ؛ الزام ۔

Discommode : (v) زحمت دینا ؛ تکلیف دینا ۔

Discommodity : (n) نا راحتی ؛ زحمت ؛ بے آرامی ۔

Discommon : (v) (۱) (دکانداروں کو) طالب علموں کے ہاتھ مال فروخت کرنے کی ممانعت ۔(۲) (تمام چراگاہوں کے گرد) باڑ لگانا (شخصی ملکیت بنانے کیلئے) ۔

Discommons : (v) (۱) (کالج کے طالب علم کا) کھانا بند کر دینا ۔(۲) (دکاندار کو) طالب علموں کے ہاتھ مال بیچنے کی ممانعت کرنا ۔

Discommune : (v) (دکاندار کو) طالب علموں کے ہاتھ مال بیچنے کی ممانعت کرنا ۔

**Discompose : (v)** سکون میں خلل ڈالنا ؛ الجھن میں ڈالنا ؛ پریشان کر دینا ؛ مضطرب کر دینا ؛ گھبرا دینا ۔

**Discomposedly : (adv.)** مضطربانہ ؛ گھبراہٹ سے ۔

**Discomposedness : (n)** اضطراب ؛ بے چینی ؛ گھبراہٹ ؛ پریشانی ۔

**Discomposure : (n)** اضطراب؛ انتشار؛ پریشانی ؛ گھبراہٹ ۔

**Discomycetous : (a)** (نباتیات) قرص سرا سماروغ ۔

**Disconcert : (v) [F."disconcerter".]** (۱) (تجویز کو) الٹ دینا؛ باطل کرنا ؛ (کام) بگاڑنا ۔ (۲) مضطرب کرنا ؛ گھبرا دینا ؛ بد حواس کر دینا ۔

**Disconcertion /Disconcertment : (n)** اضطراب ؛ بد حواسی ؛ ابتری ؛ مضطرب کر دینا ؛ الٹ دینا یا الٹ جانا (تدبیر کا) ۔

**Disconformity : (n)** عدم توافق ؛ نا مطابقت ۔

**Disconnect : (v)** جدا کرنا ؛ علاحدہ کرنا ۔

**Disconnected : (a)** (۱) جدا کیا ہوا ؛ علاحدہ ۔ (۲) (تقریر یا تحریر) غیر مسلسل ؛ غیر مربوط ؛ بے ربط ؛ (برق) منفصل ۔

**Disconnecter /Disconnector : (n)** قاطع ؛ فاصل ۔

**Disconnection /Disconnexion : (n)** علاحدگی ؛ بے ربطی ؛ انفصال ؛ قطع سلسلہ ؛ جدا کرنا ؛ عدم تسلسل ۔

**Disconsolate : (a) [med.L."disconsolatus".]** بے کس ؛ عاجز ؛ نا قابل تسلی ؛ ملول ؛ مغموم ؛ مایوس ؛ نا امید ؛ نراس ؛ پریشان ؛ دل شکستہ ؛ (جگہ وغیرہ) تکلیف دہ ؛ تاریک ۔

**Disconsolately : (adv.)** بے کسانہ ؛ عاجزانہ ؛ مایوسانہ ۔

**Disconsolateness : (n)** بے کسی ؛ مایوسی ؛ ملال ؛ رنج ۔

**Disconsolation : (n)** دیکھو Disconsolateness

**Discontent : (n)** بے اطمینانی ؛ نا خوشی ؛ عدم قناعت ۔

**Discontent : (a)** غیر مطمئن ؛ غیر قانع ؛ نا خوش ۔

**Discontent : (v)** غیر مطمئن کرنا ۔

**Discontented : (a)** غیر مطمئن ؛ نا خوش ۔

**Discontentedly : (adv.)** غیر مطمئن طور پر ۔

**Discontentedness : (n)** بے اطمینانی ؛ بے چینی ؛ نا خوشی ۔

**Discontentment : (n)** دیکھو Discontentedness

**Discontiguity : (n)** انقطاع ؛ عدم تسلسل ؛ عدم اتصال ۔

**Discontinuance : (n) [AF."discontinuer".]** (۱) موقوفی ؛ ترک ؛ مہلت ۔ (۲) (قانون) خارج ہونا (مقدمے کا) ؛ انقطاع ؛ عدم پیروی ۔

**Discontinuance of business :** ترک تجارت ۔

**Discontinuation : (n)** (۱) دیکھو Discontinuance (۲) عدم تسلسل ۔

**Discontinue : (v) [F."discontinuer".]** (۱) بند کرنا ؛ موقوف کرنا ۔ (۲) چھوڑنا ؛ ترک کرنا ۔ (۳) (چندے یا اخبار کی) ادائی یا خریداری بند کردینا ۔ (٤) (قانون) خارج کر دینا ۔

**Discontinuee : (n)** جس کو جائداد منتقل ہو (وارث کو چھوڑ کر) ۔

**Discontinuer : (n)** بند کرنے والا ؛ موقوف کرنے والا ؛ چھوڑنے والا ؛ ترک کرنے والا ۔

**Discontinuity : (n)** (۱) انقطاع ؛ عدم تسلسل ؛ عدم اتصال ۔ (۲) زمین کے دو مختلف تہوں کے درمیان کی حد ۔ (۳) سریع موسمی تبدیلی یا تغیر (کم دوری یا کم وقت میں) ۔

**Discontinuor : (n)** محدود وراثتی رعیت جس کے انتقال جائداد کی وجہ سے حق ملکیت میں خلل اندازی ہو ۔

**Discontinuous : (a)** منفصل ؛ غیر مسلسل ؛ منقطع ؛ ناگہانی ۔

**Discontinuous distribution : (n)** غیر مسلسل تقسیم ۔

**Discontinuous function : (n)** (ریاضیات) غیر مسلسل تفاعل ۔

**Discontinuous light : (n)** غیر مسلسل نور یا روشنی ۔

**Discontinuous spectrum : (n)** (طبیعیات) غیر مسلسل طیف ۔

Discontinuous variation : (n) غیر مسلسل تغیر؛ ناگہانی تغیر۔

Discontinuously : (adv.) وقفے کے ساتھ ؛ غیر مسلسل طور پر ؛ بیچ بیچ میں چھوڑتے ہوئے ؛ بغیر تسلسل کے ۔

Discontinuousness : (n) انقطاع ؛ انفصال ۔

Disconvenience : (n) [L."disconvenientia".] بے آرامی ۔

Disconvenient : (a) مضمر ۔

Discophoran : (a)[mod. L."Discophora".] مرجانیہ سے متعلق ؛ جونک کے قسم کا ۔

Discophoran /Discophore : (n) مرجانیہ یا جونک ۔

Discophorous : (a) آبی حیوانات سے متعلق ۔

Discopodium : (n) قرص پا ۔

Discopodous : (a) قرص پایہ ۔

Discord : (n) [ME."des-","discord".] (۱) نا موافقت ؛ اختلاف ؛ پھوٹ ؛ نزاع ؛ جھگڑا ؛ نا اتفاقی ۔(۲) ناگوار یا کرخت آواز۔ (۳) بے سُرا پن ؛ بےمیل ہونا؛ نا سازی ؛ بے آہنگی ۔ (٤) بے میل سُر ؛ بے آہنگ نغمہ ۔

Discord : (v) [OF."discorder".] (۱) اختلاف ہونا ؛ نزاع ہونا ؛ پھوٹ پڑنا ؛ مختلف ہونا ؛ میل نہ کھانا ۔ (۲) بے میل ہونا ؛ بے سُرا ہونا ؛ بے آہنگ ہونا ؛ کانوں کو ناگوار ہونا ؛ کرخت آواز پیدا کرنا ۔

Discordance : (n) [OF."discordance".] نا موافقت ؛ اختلاف ؛ نزاع ؛ پھوٹ ؛ نا سازی ؛ بے سُراپن ؛ (شماریات) غیر مطابقت ۔

Discordancy : (n) نا سازی ؛ بے سُراپن ؛ غیر مطابقت ۔

Discordant : (a) نا موافق ؛ نا ساز ؛ اختلافی ؛ نزاعی ؛ کرخت ؛ نا گوار (آواز) ؛ بے سُرا ؛ بے تال ؛ بے آہنگ ۔

Discordant sample : (n) غیر مطابق نمونہ ۔

Discordantly : (adv.) نا موافقت کے ساتھ ؛ اختلاف کے ساتھ ؛ نا سازی سے ۔

Discordantness : (n) دیکھو Discordance

Discostomatous : (a) حیوانات اولیہ کی ایک قسم سے متعلق ۔

Discount : (n) [F."descompte".] (۱) مجرائی ؛ منہائی ؛ بٹہ ؛ کٹوتی ؛ چھوٹ ۔ (۲) ہنڈاون ؛ مٹی کاٹا ۔ (۳) زر کی خارجی قیمت میں کمی ؛ تخفیف نرخ ۔(٤) منہائی کرنا ؛ بٹہ دینا ۔ (٥) مبالغہ کی منہائی (کسی قصے میں سے اندازاً مبالغے کا حصہ نکال کر اس کی اصلیت کا تعین) ۔(٦) کمی ؛ رکاوٹ ۔

Allowed discount : محسوب شدہ بٹہ ۔

At a discount : (۱) اصل قیمت سے کم پر ۔(۲) تحت مساوات ۔(۳) (مجازاً) کم قدر ۔

Banker's-/ Merchantile discount : تجارتی بٹہ ۔

Cash discount : نقد چھوٹ ؛ نقد کٹوتی ؛ نقد بٹہ ۔

Market discount : منڈی بازار چھوٹ ۔

True discount : اصل بٹہ ۔

Unexpired discount : نا تمام چھوٹ ۔

Discount : (v) (۱) ہنڈی سکھارنا ۔(۲) نظر انداز کرنا ؛ شمار نہ کرنا ۔(۳) کم کرنا ؛ گھٹانا ؛ منہا کرنا ؛ نکالنا ۔(٤) (فوری مگر قلیل نفع پر) بیچ ڈالنا ۔ (٥) (قصہ سے) مبالغے کو نکالنا ؛ پہلے سے بیان کر کے (قصے کو) باسی کر دینا ؛ پہلے سے بیان کر کے اثر زائل کر دینا ۔(٦) اعتبار نہ کرنا ۔ (۷) پہلے سے اندازہ کرنا ۔(۸) (بلیرڈ کھیل میں) چھوٹ دینا ۔ (۹) چھوٹ کم کر کے قرض دینا ۔ (۱۰) ملحوظ رکھنا ؛ پیش نظر رکھنا ۔

Discount account : (n) چھوٹ کھاتا ؛ بٹہ کھاتا ۔

Discount broker : (n) چھوٹ پر ہنڈی سکھارنے والا ۔

Discount company : (n) قابل وصول تجارتی کھاتوں پر ہنڈی سکھارنے والی کمپنی ۔

Discount house : (n) مارکہ والی چیزوں کو کم قیمت پر بیچنے والی کمپنی ۔

Discount market : (n) قابل انتقال دستاویز کو سکھارنے والی کھلی مارکیٹ ۔

Discount received : (n) وصول شدہ چھوٹ ۔

**Discountable : (a)** قابل منہائی ؛ لائق نظر اندازی۔

**Discountenance : (v)** تائید سے انکار کرنا ؛ حمایت سے انکار کرنا ؛ روکنا ؛ باز رہنے کی صلاح دینا ؛ ناپسند کرنا ؛ رد کرنا ؛ نا راضی ظاہر کرنا ؛ شرمندہ کرنا۔

**Discountenance : (n)** تائید سے انکار ؛ نا پسندیدگی ؛ رد ؛ ناراضگی۔

**Discountenancer : (n)** تائید سے انکار کرنے والا ؛ روکنے والا؛ شرمندہ کرنے والا۔

**Discounter : (n)** ہنڈی سکھارنے والا۔

**Discouple : (v) [OF."descupler".]** علاحدہ کرنا۔

**Discourage : (v) [OF."descoragier".]** (۱) ہمت توڑنا ؛ پست ہمت کرنا ؛ دل شکستہ کرنا ؛ بد دل کرنا ؛ پست کرنا۔(۲) روکنا ؛ باز رکھنا ؛ (۳) تائید سے انکار کرنا ؛ حمایت نہ کرنا ؛ نا پسند کرنا۔

**Discourageable : (a)** قابل شکستگی ؛ روکے جانے کے لائق۔

**Discourager : (n)** (۱) ہمت توڑنے والا ؛ دل شکن ؛ باز رکھنے والا ؛ روکنے والا ؛ عدم تائید (۲) ہمت شکن۔

**Discouragement : (n)** (۱) ہمت شکنی؛ دل شکنی؛عدم حمایت؛ عدم تائید ۔(۲) ہمت شکن۔

**Discouragingly : (adv.)** ہمت شکنی کے طور پر ۔

**Discourse : (n) [F."discours".]** (۱) گفتگو ؛ مکالمہ ؛ بات چیت ۔ (۲) تقریر ؛ بیان ؛ مقالہ ؛ رسالہ ؛ وعظ ؛ خطبہ۔

**Discourse : (v)** (۱) گفتگو کرنا ؛ بات چیت کرنا ؛ مکالمہ کرنا ؛ بولنا ۔ (۲) کسی موضوع پر تقریراً یا تحریراً بحث کرنا ؛ اظہار خیال کرنا ۔ (۳) (گیت) گانا ؛ ادا کرنا۔

**Discourser : (n)** گفتگو کرنے والا ؛ تقریر کرنے والا ؛ مقالہ پڑھنے والا۔

**Discourteous : (a)** کج خلق ؛ بد تمیز ؛ بد تہذیب ؛ غیر مہذب ؛ بے ادب ؛ بد مزاج ۔

**Discourteously : (adv.)** کج خلقی سے ؛ بد تمیزی سے ؛ غیرمہذب طور پر ؛ بدمزاجی سے ۔

**Discourteousness : (n)** کج خلقی ؛ بد تہذیبی ؛ بدتمیزی ؛ بے ادبی۔

**Discourtesy : (n)** کج خلقی ؛ بد تہذیبی ؛ بد تمیزی ؛ بے ادبی۔

**Discover : (v) [OF."descovrier".]** (۱) ظاہر کرنا ؛ انکشاف کرنا ؛ منکشف کرنا ؛ فاش کرنا ؛ افشا کرنا ؛ پیش کرنا۔ (۲) معلوم کرنا ؛ دریافت کرنا؛ دفعتاً محسوس کرنا ۔

To discover check : مہرے کو ہٹاکر شہ دینا ۔

**Discoverability : (n)** انکشاف پذیری۔

**Discoverable : (a)** قابل دریافت ؛ انکشاف پذیر ۔

**Discoverably : (adv.)** انکشاف پذیری سے؛ منکشف کرکے ۔

**Discovered : (a)** دریافت کیا ہوا ؛ دریافت شدہ ۔

**Discovered check : (n)** وہ شہ جو مہرے کو ہٹانے سے پڑے ۔

**Discovered territory : (n)** دریافت شدہ علاقہ ۔

**Discoverer : (n)** دریافت کنندہ ؛ کاشف ؛ محقق ۔

**Discovering state : (n)** (تاریخ) دریافت کرنے والی ریاست ۔

**Discovert : (a) [OF. "descovert".]** (قانون) ناکتخدائی ؛ بن بیاہا ؛ بن بیاہی ؛ بے شوہر ؛ بیوہ ؛ غیر محصنہ ۔

**Discoverture : (n)** بیوگی ؛ ناکتخدائی ۔

**Discovery : (n)** (۱) اظہار ؛ افشا؛ (قانون) فریق مقدمہ کا عدالت کے حکم سے مجبور ہو کر اپنا خاص ثبوت پیش کرنا۔ (۲) (ناول) قصے کے پلاٹ کا حل ۔(۳) دریافت ؛ انکشاف ؛ اکتشاف ۔(٤) انکشاف شدہ ؛ دریافت ۔

Method of discovery : طریقہٴ دریافت ۔

Right of discovery : حق دریافت ۔

**Discovery bond : (n)** دریافتی بانڈ ۔

**Discovery Day : (n)** ۱۲/ دسمبر جس دن کولمبس نے امریکا دریافت کیا تھا ۔

Discovery of error : دریافت غلطی ؛ انکشاف غلطی ۔

Discovery well : (n) تیل کا پہلا کنواں جس سے تیل نکلے ۔

Discreate : (v) معدوم کرنا ؛ تکوین کو ختم کرنا ۔

Discreation : (n) عدم تکوین کرنا ؛ معدوم کرنا ۔

Discredit : (n) (۱) بے اعتباری ؛ بد نامی ؛ رسوائی ؛ بدنامی کی بات ۔ (۲) شبہ ؛ بد ظنی ؛ مشکوک یا مشتبہ ہونا ۔ (۳) ساکھ اٹھ جانا ۔

Discredit : (v) (۱) یقین نہ کرنا ؛ اعتبار نہ کرنا ؛ غیر معتبر ٹھہرانا ۔ (۲) بے اعتبار کرنا ؛ بد نام کرنا ۔

Discreditable : (a) موجب بے اعتباری ؛ باعث بد نامی ؛ شرمناک ۔

Discreditably : (adv.) شرمناک طور پر ؛ بے اعتباری سے ؛ بدنامی کے ساتھ۔

Discredited : (a) بے اعتبار ؛ رسوا ؛ بدنام ؛ غیر معتبر ۔

Discreet : (a) [ME."descret".] (۱) محتاط ؛ ہوشیار ؛ موقع محل دیکھ کر بات کہنے والا ۔ (۲) با تمیز ؛ مؤدب ۔

Discreetly : (adv.) سمجھ بوجھ کر؛ احتیاط سے؛ ہوشیاری ۔

Discreetness : (n) ہوشیاری ؛ احتیاط ۔

Discrepance /Discrepancy : (n) [L."discrepantia".] تناقض ؛ اختلاف ؛ فرق ؛ مغائرت ؛ بے ربطی ؛ تفاوت ۔

Discrepant : (n) متناقض ؛ مختلف ؛ مغائر ؛ بے آہنگ ۔

Discrepate : (v) امتیاز کرنا ۔

Discrete : (a) [L."descretus".] (۱) الگ ؛ جدا؛ علاحدہ ؛ ممیز ؛ غیر مسلسل ؛ غیر مخلوط ؛ منفصل ؛ مشخص ۔ (۲) (مابعد الطبیعیات) مجرد ۔

Discrete family : (a) غیر مسلسل کنبہ ۔

Discrete proportion : (n) غیر مسلسل تناسب ۔

Discrete quantity : (n) واضح مقدار ۔

Discrete random variable : مجزہ اتفاقی متغیرہ ۔

Discrete series : (n) ممیز سلسلہ ۔

Discrete space : (n) غیر مسلسل احاطہ ۔

Discrete tone : (n) (موسیقی) ممیز سُر ۔

Discretely : (adv.) ممیز کر کے ؛ جدا طور پر ؛ غیر مسلسل طریقے سے ۔

Discreteness : (n) علاحدگی ؛ جدائی ؛ امتیاز ؛ عدم تسلسل ؛ مجرد ہونا ۔

Discretion : (n) [OF."des-","discrecion".] (۱) اختیار تمیزی ۔ (۲) تمیز ؛ دوراندیشی ؛ شعور ؛ قوت فیصلہ ؛ احتیاط ۔ (۳) (علاحدگی) امتیاز ۔ (٤) صواب دین ۔

Age or years of discretion : سن شعور ؛ سن تمیز ؛ بلوغ۔

At discretion : (۱) حسب دلخواہ ۔ (۲) رحم و کرم پر ۔

Discretional : (a) دیکھو Discretionary

Discretionally : (adv.) اختیاری طور پر ؛ امتیازی طور پر ۔

Discretionarily : (adv.) اختیار تمیزی کے طور پر ۔

Discretionary : (a) اختیاری ؛ امتیازی ؛ اختیار تمیزی پر مبنی یا اس سے متعلق ۔

Discretionary power/Discretionary right : (n) اختیار تمیزی ؛ حق تمیزی۔

Discretive : (a) [L."discretivus".] انفصالی ؛ منفصل ؛ تردیدی ؛ تفریقی ۔

Discretively : (adv.) منفصل طور پر ؛ تردیداً ۔

Discretiveness : (n) انفصال ؛ تردید ۔

Discriminant : (a) [L."descrimination".] (۱) (ریاضیات) ممیز ۔ (۲) مشخص کنندہ ؛ جدا کنندہ ۔

Discriminant : (n) (ریاضیات) ممیز ۔

Discriminant relation : (n) ممیز رشتہ ۔

**Discriminantal** : (a) — مميز سے متعلق ۔

**Discriminate** : (a) [L."discriminatus".] — مميز ؛ تميزی ۔

**Discriminate** : (v) [L."discriminat-".] — (۱) فرق کرنا ؛ امتیاز کرنا ؛ تمیز کرنا ؛ فرق پہچاننا ؛ فرق ہونا ؛ وجہ امتیاز ہونا ۔ (۲) تفریق کرنا ؛ ملحوظ رکھنا۔

To discriminate against : — کسی پر دوسروں سے زیادہ سختی کرنا ۔

**Discriminate function** : (n) — امتیازی تفاعل ۔

**Discriminately** : (adv.) — مميز طور پر ؛ تمیز کرتے ہوئے ۔

**Discriminateness** : (n) — امتیاز ؛ انفصال ۔

**Discriminating** : (a) — (۱) فرق کرنے والا ؛ صاحب تمیز ؛ مميز ؛ امتیازی ؛ تمیزی ۔(۲) صاحب ادراک ؛ ذی شعور ؛ تیز فہم۔

**Discriminating duty or rate** : (n) — محصول تفریقی؛ شرح تفریقی ؛ امتیازی محصول ؛ امتیازی شرح ۔

**Discriminating intellect** : (n) — (نفسیات) قوت مميزه ۔

**Discriminating market** : (n) — (تجارت) امتیازی بازار ؛ تفریقی بازار ۔

**Discriminating protection** : (n) — (معاشیات) امتیازی تامین ۔

**Discriminatingly** : (adv.) — امتیازی طور پر ؛ تمیز فہمی سے ۔

**Discrimination** : (n) — فرق ؛ امتیاز ؛ تفریق ؛ تمیز ؛ ادراک ؛ شعور۔

Perceptual discrimination : — امتیاز ادراکی ۔

Racial discrimination : — نسلی امتیاز ؛ نسلی بھید بھاؤ ۔

**Discriminative** : (a) — فرق کرنے والا ؛ امتیاز کننده ؛ امتیازی ؛ امتیازانہ ۔

**Discriminative case** : (n) — امتیازی حالت ۔

**Discriminative power** : (n) — قوت مميزه ۔

**Discriminatively** : (adv.) — امتیازی طور پر ؛ امتیازانہ ۔

**Discriminoid** : (n) — (ریاضیات) مميز تفاعل ۔

**Discriminoidal** : (a) — مميز تفاعل سے متعلق ۔

**Discrown** : (v) — تاج اتار لینا ؛ معزول کرنا ۔

**Disculpate** : (v) [med. L. "desculpate".] — الزام سے بری کرنا ۔

**Disculpation** : (n) — براءت ۔

**Discumber** : (v) — بوجھ ہلکا کرنا ۔

**Discurerive cognition** : (n) — (فلسفہ) برہانی وقوف ۔

**Discurerively** : (adv.) — پیچ دار طور پر ؛ چکر کھا کر ؛ منحرف طور پر ؛ مدلل طریقے سے ۔

**Discureriveness** : (n) — پیچدار ہونا ؛ گھماؤ ہونا ؛ مدلل ہونا ۔

**Discursive** : (a)[L."discurs-","discurrere"+-IVE.] — (۱) طوفانی ۔ (۲) مدلل ؛ مبرہن ؛ غیر بدیہی ۔

**Discus** : (n) [Gr."diskos".] — قرص ؛ چکر ؛ ڈسکس ۔

**Discuss** : (v) [L."discuss".] — (۱) بحث کرنا ۔(۲) نوش کرنا ؛ تناول کرنا ۔ (۳) (طب) تحلیل کرنا ۔ (٤) (قانون) ساری قانونی کارروائیاں ختم کر دینا (قرض دار کے خلاف) ۔

**Discussable/Discussible** : (a) — قابل مباحثہ ؛ بحث پذیر ۔

**Discusser** : (n) — بحث کرنے والا ۔

**Discussion** : (n) [L."discussionem".] — (۱) بحث ؛ مباحثہ ؛ مذاکرہ ۔(۲) تناول ۔ (۳) (قرض دار کے خلاف) ساری قانونی کارروائیوں کا اختتام ۔

**Discussion method** : (n) — طریقۂ مباحثہ ۔

**Discussional** : (a) — بحث یا مباحثہ سے متعلق ۔

**Discussive** : (a) — بحثی ؛ مذاکراتی ۔

**Discutient** : (a&n) [L."discutientem".] — محلل ۔

**Disdain** : (n) [ME."dedeyne","desdeyn".] — حقارت ؛ تحقیر ۔

Disdain : (n) [OF."desdeignier".] (۱) حقارت کرنا ؛ تحقیر کرنا ؛ حقارت سے دیکھنا ۔ (۲) کسر شان سمجھنا ؛ توجہ کے لائق نہ سمجھنا ۔

Disdainer : (n) تحقیر کرنے والا ؛ حقارت سے دیکھنے والا ۔

Disdainful : (a) متکبر ؛ حقارت آمیز ۔

Disdainfully : (adv.) متکبرانہ ؛ حقارت سے ۔

Disdainfulness : (n) تکبر ؛ حقارت آمیزی ۔

Disdiaclasis : (n) [mod. L.] (بصریات) دوہرا انعطاف ۔

Disdiaclast : (n) دو تکسیری ۔

Disease : (n) [ME."di-"."desese".] (۱) بیماری ۔ (۲) عارضہ ۔ (۳) دماغی یا اخلاقی بیماری ۔

Acute disease : مرض حاد ۔

Addison's disease : عشائی کیسے کی ایک بیماری ۔

Chronic disease : مرض مزمن ۔

Disease : (v) مرض میں مبتلا کرنا ۔

Diseased : (a) (۱) بیمار ؛ مریض ؛ علیل ۔ (۲) بگڑا ہوا مختل ۔

Diseasedly : (adv.) مریضانہ ۔

Diseasedness : (n) مریض ہونا ۔

Diseaseful : (a) بیمار ڈالنے والا ؛ بیمار پڑنے والا ۔

Disedge : (v) کند کرنا ۔

Disedification : (n) مذہبی جذبات کو ٹھیس لگانا ۔

Disedify : (v) مذہبی جذبات کو ٹھیس لگانا ۔

Diselectrify (v) ازالۂ برقیت کرنا ۔

Diselenide : (n) سلنیم کا کسی اصلیہ کے ساتھ دوہرہ مرکب ۔

Disembarass : (v) پریشانی یا الجھن دور کرنا ؛ چھٹکارا دینا ؛ نجات دینا ۔

Disembarassment : (n) پریشانی یا الجھن سے چھٹکارا ؛ نجات ۔

Disembark : (v) [F."desembarquer".] دیکھو Debark

Disembarkation : (n) دیکھو Debarkation

Disembellish : (v) غیر آراستہ کرنا ؛ آرائش سے محروم کرنا ۔

Disembodied : (a) بلا جسم ۔

Disembodiment : (n) ان جسماؤ ؛ تجرید ؛ جسمانیت یا مادیت دور کرنا یا ہونا ۔

Disembody : (v) جسمانیت یا مادیت دور کرنا؛ تجرید کرنا ۔

Disembogue : (v) [Sp."desembocar".] (۱) (دریا یا سمندر وغیرہ میں) گرنا ۔ (۲) (تقریر کا) دریا بہانا یا بہنا ؛ (بھیڑ یا مجمع کا) امنڈنا ؛ ٹوٹ پڑنا ۔

Disemboguement : (n) (دریا وغیرہ) گرنا یا گرنے کی جگہ ۔

Disembosom : (v) (۱) ظاہر کرنا ؛ افشا کرنا ؛ فاش کرنا ۔ (۲) (کسی سے) اپنا راز کہنا ؛ راز دار بنانا ۔

Disembowel : (v) انتیں نکال ڈالنا ؛ (پیٹ کو) اس طرح چاک کرنا کہ انتیں نکل پڑیں ۔

Disembowelment : (n) آنتوں کا اخراج ۔

Disembower : (v) برگ پوشہ سے نکالنا ۔

Disembroil : (v) سلجھانا ؛ ابتری یا الجھاؤ دور کرنا ۔

Disemburden / -burthen : (v) دیکھو Disburden

Disemic : (a) [L."disemus".] (یونانی اور لاطینی عروض) دو زمانی ؛ دو بحری ۔

Disemploy : (v) بر طرف کرنا ؛ بیکار کر دینا ۔

Disemployed : (a) بر طرف ؛ بیکار ۔

Disemprison : (a) رہا کرنا ؛ آزاد کرنا ۔

Disen-/Disem- : سابقہ بمعنی " بے ؛ بغیر" ۔

Disenable : (v) نا کارہ بنانا ۔

**Disenamour : (v)** عشق سے رہا کرنا ؛ عشق سے آزاد کرنا ۔

**Disenchant : (v)** طلسم ربائی کرنا ؛ جادو کے اثر سے نجات دینا ۔ (۲) خیال خام دور کرنا ؛ وہم باطل دور کرنا ۔

**Disenchanter : (n)** طلسم ربا ۔

**Disenchantment : (n)** طلسم ربائی ؛ جادو یا وہم باطل سے چھٹکارا یا نجات ۔

**Disenchantress : (n)** جادو کے اثر سے نجات دینے والا ۔

**Disencrease : (v)** گھٹانا ؛ مختصر کرنا ؛ اختصار کرنا ۔

**Disencumber : (v)** سبکدوش کرنا ؛ آزاد کرنا ؛ سر کا بوجھ اتارنا ۔

**Disendow : (v)** (گرجا وغیرہ سے) اوقاف چھین لینا ۔

**Disendowment : (n)** ازالہء وقف ؛ اوقاف کی ضبطی ۔

**Disenfranchise : (v)** (۱) حقوق شہریت سے محروم کرنا ۔ (۲) پارلیامنٹ میں نمائندگی (یا ووٹ) کے حق سے محروم کرنا ۔ (۳) کارپوریشن کی رکنیت سے خارج کرنا ۔

**Disengage : (v)** (۱) الگ کرنا ؛ جدا کرنا ؛ چھڑانا ؛ آزاد کرنا ؛ مخلصی دینا ؛ ڈھیلا کرنا ۔ (۲) (شمشیر زنی) تلوار کی نوک کو حریف کی تلوار کے ایک پہلو سے دوسرے پہلو کی طرف لانا ۔ (۳) علاحدہ ہونا ؛ جدا ہونا ۔ (٤) جنگ سے الگ ہونا ۔

**Disengage : (n)** (شمشیر زنی) تلوار کی نوک حریف کی تلوار کے ایک پہلو سے دوسرے پہلو کی طرف لانا ۔

**Disengaged : (a)** (۱) الگ کیا ہوا ؛ جدا ؛ آزاد ؛ رہا ۔ (۲) جسے ملاقات کی فرصت ہو ؛ فارغ ؛ غیر مشغول ۔ (۳) خالی ؛ (نشست وغیرہ) جو رکی ہوئی نہ ہو ۔

**Disengagedness : (n)** علاحدگی ؛ فراغ ؛ آزادی ۔

**Disengagement : (n)** (۱) علاحدگی ؛ رہائی ؛ آزادی ؛ مخلصی ۔ (۲) تخلیص (کیمیائی اجزا کی) ۔ (۳) ترک تعلق ؛ تجرد ؛ علائق سے آزادی ۔ (٤) نسبت چھوٹ جانا ۔ (۵) (شمشیر زنی) تلوار کی نوک کو حریف کی طرف بڑھانے کا کرتب ؛ تلوار کی نوک کو حریف کی تلوار کے ایک پہلو سے دوسرے پہلو کی طرف لانا ۔

**Disennoble : (v)** بے عزت بنانا ۔

**Disenslave : (v)** (غلامی سے) آزاد کرنا ۔

**Disentail : (v)** (قانون) اس قید کو توڑ دینا کہ جائداد کسی کو بذریعہ وصیت منتقل نہ ہوسکے ۔

**Disentail /Disentailment : (n)** میراث وقف کی شکستگی ۔

**Disentangle : (v)** (۱) چھڑانا ؛ خلاصی دینا ؛ نجات دینا ۔ (۲) سلجھانا ؛ حل کرنا ؛ کھولنا ؛ (الجھاؤ یا مشکل) سے نکل آنا ۔

**Disentanglement : (n)** آزادی ؛ خلاصی ؛ سلجھاؤ ؛ حل ۔

**Disenthral/-ll : (v)** غلامی سے آزاد کرنا ۔

**Disenthralment : (n)** غلامی سے رہائی یا آزادی ۔

**Disenthrone : (v)** تخت سے اتار دینا ۔

**Disenthronement : (n)** تخت سے محرومی ۔

**Disentitle : (v)** حق سے محروم کرنا ۔

**Disentomb : (v)** (۱) قبر سے نکالنا ۔ (۲) کھود کر نکالنا ؛ کھوج لگا لینا ؛ تفتیش یا تحقیقات سے دریافت کر لینا ۔

**Disentombment : (n)** قبر سے نکالنا؛ کھود کر نکالنا ۔

**Disentramel : (v)** قیود سے آزاد کرنا ۔

**Disentrance : (v)** (۱) ہوش میں لانا ۔ (۲) خیال خام دور کرنا ۔

**Disentwine : (v)** سلجھانا (نیز مجازاً) ۔

**Disenvelop /-e : (v)** لفافے یا غلاف سے نکالنا ؛ کھولنا ۔

**Disepalous : (a)[Gr. di-+L."Sepalum".]** دو سکہ؛ دو پھول پتیا ۔

**Disequilibrium : (n)** عدم توازن ۔

**Disequilibration : (n)** عدم توازن ۔

**Disequilibrize/ Disequilibrate : (v)** توازن بگاڑنا ۔

Disestablish : (v) (۱) کسی کا انتظام مسترد کر دینا ۔ (۲) (کلیسا کو) سرکاری تعلقات سے محروم کر دینا ؛ سرکاری حیثیت سے علاحدہ کر دینا ۔

Disestablishment : (n) کلیسا کی سرکاری امداد سے محرومی؛ کسی کے انتظام یا کاروبار کا استرداد ؛ دفتری حیثیت سے علاحدگی ؛ (سیاسیات) موقوفی۔

Disesteem : (n) کم قدری ؛ بے اہمیتی ۔

Disesteem : (v) کم قدری یا نا قدری کرنا ؛ نیچی نظر سے دیکھنا ؛ خاطر میں نہ لانا ۔

Disesteemer : (n) کم قدری کرنے والا؛ خاطر میں نہ لانے والا ۔

Diseur : (n) [Fr.] وہ شخص جو ناٹک وغیرہ میں تماشائیوں کو ہنسانے کے لیے ظریفانہ تقریر کرتا ھے ۔

Diseuse : (n) [Fr.] وہ عورت جو ناٹک وغیرہ میں تماشائیوں کو ہنسانے کے لیے ظریفانہ تقریر کرتی ھے ۔

Disfashion : (v) فیشن بگاڑنا ؛ خراب کرنا ۔

Disfavour /-or : (n) (۱) ناراضی ؛ نا خوشی ؛ نا رضامندی ؛ نا پسندی ۔ (۲) مورد نا خوشی یا ناراضی ۔

To be in disfavour : مورد نا خوشی ھونا ۔

To bring into disfavour : مورد ناخوشی بنانا ۔

To come in to disfavour/-fall : مورد ناخوشی ھونا ۔

Disfavour/-or : (v) نا پسند کرنا ؛ نا خوش ھونا ۔ ناراض ھونا ۔

Disfeature : (v) شکل بگاڑ دینا ؛ صورت خراب کر دینا ۔

Disfellowship : (n) رکنیت یا وظیفے سے محرومی ؛ عشائے ربانی کی شرکت سے محروم کرنا ۔

Disfiguration : (n) بدنما کرنا یا ھو جانا ؛ بدنمائی ؛ زیشتی ؛ بدشکلی۔

Disfigure : (v) [OF."desfigurer".] بدنما کرنا ؛ شکل بگاڑنا ؛ ہیئت بگاڑنا ؛ آلودہ کرنا ؛ داغ لگانا ۔

Disfigurer : (n) بدنما کرنے والا ؛ شکل بگاڑنے والا ۔

Disfigurement : (n) دیکھو Disfiguration

Disflesh : (v) جسم سے محروم کرنا ؛ بے جسم بنانا ۔

Disfoliaged : (a) بے برگ ۔

Disforest : (v) [OF."desforester".] (۱) دیکھو Disaffores ۔ (۲) (زمین کو) جنگل کاٹ کر صاف کرنا ۔

Disforestation : (n) جنگل کی کٹائی ۔

Disfranchise : (v) دیکھو Disenfranchise

Disfranchisement : (n) حق رائے دہی سے محرومی ؛ حقوق شہریت سے محرومی ؛ نمائندگی یا ووٹ کے حق سے محرومی ۔

Disfrock : (v) پادریانہ لباس یا منصب سے محروم کر دینا ۔

Disfurnish : (v)[OF."desfourniss-".] ساز و سامان سے محروم کر دینا ۔

Disfurnishment : (n) ساز و سامان سے محرومی ۔

Disgarland : (v) ہار اتار لینا ۔

Disgarnish : (v) [OF."desgarniss-".] دیکھو Disfurnish

Disgavel : (v) موروثی اجارہ داری سے ہٹا لینا ۔

Disgeneric : (a) مختلف الاجناس ۔

Disgorge : (v) [OF."desgorger".] (۱) اگلنا ۔ (۲) (دریا کا) سمندر وغیرہ میں گرنا ۔ (۳) ثانوی تخمینہ کے بعد شیمپین شراب کی تلچھٹ دور کرنا ۔ (٤) غصب کی ھوئی چیزوں سے دست بردار ھونا ۔

Disgown : (v) سند یا عہدہ چھین لینا ۔

Disgrace : (n) [F."disgrace".] (۱) تقرب سے محرومی ؛ مورد عتاب ھونا ؛ جاہ و مرتبہ کا چھن جانا ۔ (۲) بدنامی ؛ شرم ؛ ذلت؛ خواری ؛ رسوائی ۔ (۳) موجب ذلت ؛ بدنامی کی بات ؛ شرمناک چیز ؛ قابل ملامت فعل ۔

Disgrace : (v)[F."disgracier".] (۱) عنایت اور مرحمت کا برتاؤ موقوف کرنا ؛ جاہ و منصب چھین لینا ۔ (۲) ذلیل کرنا ؛ موجب رسوائی یا موجب بدنامی ھونا ؛ باعث شرم ھونا ۔

**Disgraceful : (a)** شرمناک ؛ ذلیل ؛ نا معقول ؛ موجب رسوائی ۔

**Disgracefully : (adv.)** ذلت آمیز طور پر ؛ شرمناک طور سے ۔

**Disgracefulness : (n)** شرمناکی ؛ ذلت آمیزی ۔

**Disgracer : (n)** ذلیل کرنے والا ؛ رسوا کرنے والا ۔

**Disgracia /-grazia : (n) [Sp."desgracia",It."desgrazia".]** ناگوار حادثہ۔

**Disgracious : (a) [F."disgracieux".]** کم رو ۔

**Disgrade : (v) [OF."desgroder".]** دیکھو Degrade

**Disgregate : (v) [L."desgregat-","disgregare".]** منتشر ہونا ۔

**Disgregation : (n)** انتشار؛ تکسر خصوصاً گرمی وغیرہ کی وجہ سے کسی مادے کے سالموں کا علاحدہ ہو جانا ۔

**Disgruntle : (v)** آزردہ کرنا ؛ اداس بنانا ؛ برہم کرنا ۔

**Disgruntled : (a)** آزردہ ؛ برہم ۔

**Disguise : (v) [ME."desgisen".]** (۱) بھیس بدلنا ؛ بہروپ بدلنا ۔(۲) اصلیت کو چھپانا ؛ غلط رنگ میں دکھانا ؛ کچھ کا کچھ ظاہر کرنا ۔ (۳) چھپانا ؛ مخفی رکھنا ۔(٤) مخمور کرنا ۔

**Disguise : (n)** (۱) بھیس بدلنا ۔(۲) بھیس ؛ بہروپ ۔ (۳) بناوٹ ؛ دھوکا ؛ فریب ۔(٤) بد مستی ۔

**Disguised : (a)** (۱) مخفی ؛ بھیس بدلا ہوا ۔(۲) مخمور ۔

**Disguised unemployment : (n)** (معاشیات) مخفی بےروزگاری۔

**Disguisedly : (adv.)** مخفی طور پر ؛ بھیس بدل کر ؛ بد مستی میں ۔

**Disguiseness : (n)** بہروپ ؛ بد مستی ۔

**Disguiseless : (a)** ظاہر ؛ کھلا ہوا ۔

**Disguisement : (n)** بہروپ بدلنا ؛ اخفا ؛ چھپانا ۔

**Disguiser : (n)** بھیس بدلنے والا ۔

**Disgulf /-gulph : (v)** خلیج سے گرنا (پانی کا) ۔

**Disgust : (n) [F."desgaust".]** نفرت ؛ کراہت ؛ تنفر ۔

**Disgust : (v)** متنفر کرنا ؛ نفرت یا کراہت پیدا کرنا ؛ غصہ دلانا ۔

**Disgusted : (a)** متنفر ۔

**Disgustedly : (adv.)** متنفر ہوکر ؛ غصہ میں آ کر ۔

**Disgustful : (a)** (۱) نفرت انگیز ؛ مکروہ ؛ کریہہ ۔ (۲) نفرت آمیز ؛ نفرت بھرا ۔

**Disgustfully : (adv.)** نفرت انگیزی سے ؛ کریہہ طور پر ؛ نفرت آمیزی سے ۔

**Disgustfulness : (n)** نفرت انگیزی ؛ کراہت ؛ نفرت آمیزی ۔

**Disgustingly : (adv.)** نفرت انگیز طریقے سے ۔

**Disgustingness : (n)** نفرت انگیزی ؛ کراہت ۔

**Dish : (n) [OE."disc".]** (۱) قاب ؛ ڈونگا ؛ ڈش ۔(۲) کسی خاص قسم کا کھانا ۔(۳) پیالہ ؛ کٹورا ؛ جام ۔ (٤) کوئی (ڈونگے کی شکل کا) ظرف ۔ (٥) پیالہ بھر ؛ قاب بھر ۔(٦) ڈونگے کی شکل کا نشیب یا قعر ۔(۷) (ٹین کی کان) ایک گیلن خام ٹین ۔(۸) (سیسے کی کان) خام سیسے کا ایک پیمانہ ۔(۹) (عامیانہ) حسینہ ۔(۱۰) (عامیانہ) مرغوب شے ؛ بس کی بات ۔(۱۱) (عامیانہ) خرد امواج گیر ۔

**Dish : (v)** (۱) (کھانا) قاب میں نکالنا ۔(۲) قاب نما یا مجوف بنانا یا ہونا ؛ مقعر ہونا ۔ (۳) گھوڑے کا اگلا پاؤں گھماتے ہوئے چلنا ۔ (٤) زک دینا؛ داؤ یاچال میں سبقت لےجانا (خصوصاً سیاست میں) ؛ حریف ہی کی پالیسی اختیار کرکےاس کو زک دینا ۔ (٥) (عامیانہ) گپ شپ کرنا ۔

**To dish up :** کھانا میز پر چننا ؛ واقعات یا دلائل دلکش انداز میں بیان کرنا ۔

**Dish : (v)** دھکیلنا ۔

**Dish cloth /clout /rag' towel : (n)** رکابیاں وغیرہ صاف کرنے کا کپڑا یا صافی ۔

**Dish cover : (n)** سر پوش ۔

**Dish wash/-water : (n)** قاب وغیرہ کا دھوون ۔

Dish washer : (n) (۱) برتن صاف کرنے والا خادم یا خادمہ ۔ (۲) ایک دریائی پرند ۔

Dishabiliate : (v) نا قابل ٹھہرانا ۔

Dishabilitation : (n) نا قابل ٹھہرانا ۔

Dishabille : (n) [F."deshabille".] دیکھو Deshabille

Dishabituate : (v) عادت چھڑانا ۔

Dishallucination : (n) ازالہء وہم ؛ ازالہء التباس ۔

Disharmonic : (a) ناساز ؛ بے آہنگ ؛ بے سُرا ۔

Disharmonious : (a) (۱) غیر متجانس ؛ غیر موافق ۔ (۲) ناساز ؛ بے سُرا ۔

Disharmonize : (v) (۱) ہم آہنگی میں خلل ڈالنا ؛ بے سُرا کر دینا ؛ ناساز کرنا ۔ (۲) ناساز ہونا ؛ بے آہنگ ہونا ۔

Disharmony : (n) ناسازی ؛ بے سُرا پن ؛ بے آہنگی ؛ عدم توافق ۔

Dishaunt : (n) غیر حاضر ہونا ۔

Dishearten : (v) ہمت توڑنا ؛ ہمت شکنی کرنا ؛ نا امید کرنا ؛ مایوس کرنا ؛ نراش کرنا ؛ ہمت پست کرنا ؛ حوصلہ پست کرنا ۔

Disheartenment : (n) ہمت شکنی ؛ مایوسی ؛ پست ہمتی ۔

Dished : (a) کٹورا سا ؛ مقعر ۔

Dishelm : (v) ٹوپی اتارنا یا اتار لینا ۔

Disheim : (v) پتوار ہٹادینا ۔

Disherison : (n) [ME."desertison".] عاق کرنا ؛ محروم الارث کرنا ۔

Dishevel : (v) بال پریشان کرنا ۔

Dishevelled /Disheveled : (a) (۱) پریشان مو ؛ جس کے بال بکھرے ہوئے ہوں ؛ ژولیدہ مو ۔ (۲) (بالوں کی صفت میں) پریشان ؛ بکھرے ہوئے ؛ کھلے ہوئے ۔ (۳) (انسان کی صفت میں) پریشان لباس ؛ آشفتہ حال ۔

Dishevelment : (n) ژولیدہ موئی ؛ پریشانی ؛ آشفتہ حالی ۔

Dishful : (n) پیالہ بھر ؛ قاب بھر ۔

Dishing : (n) کھانا قاب میں نکالنا ؛ پہیئوں کے آرے کا ترچھا ہونا ۔

Dishome : (v) بے گھر کرنا ۔

Dishonest : (a) [OF."deshoneste".] (۱) فریبی ؛ مکار ۔ (۲) بے ایمان ؛ بد دیانت ؛ غیر متدین ؛ خائن ۔ (۳) منافقانہ ؛ ریاکارانہ ؛ جھوٹا(قول) ۔

Dishonestly : (adv.) فریب سے؛ بے ایمانی سے ؛ منافقانہ ؛ بد دیانتی سے ۔

Dishonesty : (n) [OF."desho(n)neste".] بے ایمانی ؛ خیانت ؛ بددیانتی ؛ مکاری ؛ دغابازی ؛ مکر ؛ فریب ۔

Dishonour /-honor : (n) [OF."deshonor".] (۱) بے عزتی ؛ بے حرمتی ؛ بے وقری ؛ بدنامی ؛ رسوائی ؛ ذلت ؛ شرم ؛ بے اعتباری ۔ (۲) ذلت کی بات ؛ موجب رسوائی ؛ ننگ ۔ (۳) عصمت دری ۔ (٤) ہنڈی وغیرہ سکھارنے سے انکار ۔

Dishonour /-honor : (v) (۱) تذلیل ؛ بے عزتی کرنا ؛ رسوا کرنا ؛ ذلیل کرنا ۔ (۲) بے آبرو کرنا ؛ بےعصمت کرنا ؛ عصمت دری کرنا ۔ (۳) بدنام کرنا ؛ بٹا لگانا ؛ داغ لگانا ۔ (٤) (ہنڈی وغیرہ کو) نہ سکھارنا ؛ چلک قبول کرنے یارقم ادا کرنے سے انکار کرنا ۔

Dishonourable : (a) (۱) ذلت آمیز ؛ شرمناک ۔ (۲) بے ایمان ؛ کمینہ ؛ فرومایہ ؛ منافیء عزت ؛ باعث ننگ ؛ اصول اخلاق کے خلاف ؛ بےایمانی ۔

Dishonourableness : (n) ذلت آمیزی ؛ باعث ننگ ہونا ؛ فرومائیگی ۔

Dishonourably : (adv.) بےایمانی سے ؛ ذلت کے ساتھ ؛ شرمناک طور پر ۔

Dishonoured/-ored : (a) (۱) بے عزت ؛ رسوا ؛ عصمت دریدہ ۔ (۲) بے سکارا ہوا (چلک ، ہنڈی وغیرہ) ۔

Dishonourer /-orer : (n) بے عزت کرنے والا ؛ رسوا کرنے والا؛ عصمت دری کرنے والا ۔

Dishorn : (v) سینگوں سے محروم کرنا؛ سینگ کاٹ لینا ۔

Dishorse: (v) گھوڑے سے اتار لینا ۔

Dishouse : (v) (۱) بے گھر کرنا ؛ بے خانماں کرنا ؛ گھر چھین لینا ۔(۲) مکانو ں کو توڑ کر زمین صاف کرنا ۔

Disillusion : (n) ازالہء سحر ؛ ازالہء وہم ۔

Disllusion : (v) جادو کے اثر سے نجات دینا ؛ وہم دور کرنا ۔

Disillusionize : (v) دیکھو Disillusion

Disillusionment : (n) دیکھو Disillusion

Disillusive : (a) وہم دور کرنے والا ۔

Disimagine : (v) معدوم تصور کرنا ۔

Disimmure : (v) رہا کرنا ؛ آزاد کرنا ۔

Disimpassioned/ Disempassioned : (a) جوش مبرا ؛ سرد ۔

Disimprison/ Disemprison : (v) آزاد کرنا ؛ رہا کرنا ۔

Disimprove : (v) خرا ب کرنا یا ہونا ۔

Disimprovement : (n) خرابی ۔

Disincarcerate : (v) دیکھو Disimprison

Disincarceration : (n) دیکھو Disimprison

Disinclination : (n) عدم میلان ؛ بے رغبتی ۔

Disincline : (v) دل پھیر دینا ؛ رغبت یا میلان دور کردینا ۔

Disinclose : (v) دیکھو Disenelose

Disincorporate : (v) (منظم جماعت کو) توڑنا ۔

Disincorporation : (n) منظم جماعت کو توڑنا ۔

Disnicrease : (n) دیکھو Disencrease

Disincrustant : (n) پپڑی دور کرنے والا ۔

Disindividualize : (v) انفرادیت کا ازالہ کرنا ۔

Disinfect : (v) متعدی جراثیم دور کرنا ؛ وبائی اثر سے پاک کرنا ؛ چھوت دور کرنا ۔

Disinfectant : (n) جراثیم کش ، مزیل جراثیم متعدی دوا ۔

Disinfecter /-or : (n) جراثیم کش دافع چھوت ۔

Disinfection : (n) ازالہء جراثیم (متعدی) ؛ دفع چھوت ؛ دفع تعدیہ ؛ جراثیم کشی ۔

Disingenuity : (n) ظاہر داری ؛ زمانہ سازی ؛ دو رنگاپن ؛ بدنیتی ؛ گھناپن ۔

Disingenuous : (a) زمانہ ساز ؛ ابن الوقت ؛ ظاہر دار ؛ بدنیت ؛ گُھنا ؛ دو رویہ ؛ دو رخا ؛ دو رنگا ۔

Disingenuously : (adv.) زمانہ سازی سے ؛ دو رخے پن سے ؛ بدنیتی سے ۔

Disingenuousness : (n) دیکھو Disingenuity

Disingume/ Disenheme : (v) قبر سے نکالنا ۔

Disinherison /disen- : دیکھو Disherison

Disinherit/ Disenherit : (v) محروم الارث کرنا ؛ محجوب الارث کرنا ؛ عاق کرنا ؛ ترکہ یا وراثت سے محروم کرنا ۔

Disinheritable : (a) محجوب الارث ہونے کے قابل ۔

Disinheritance : (n) ارث سے محرومی ۔

Disinhibition : (n) ازالہء اظہار بستگی ؛ ازالہء رکاوٹ ۔

Disintegrable : (a) انتشار پذیر ؛ تکسر پذیر ۔

Disintegrant : (a) انتشار پذیر ؛ منتشر کرنے والا ۔

Disintegrant : (n) منتشر کرنے والا عامل ۔

Disintegrate : (v) ایک دوسرے سے جدا کرنا ؛ تجزیہ کرنا یا ہونا ؛ (اجزا) الگ الگ کرنا ؛ منتشر کرنا یا ہونا ۔

Disintegrated : (a) تکسر ۔

Disintegrating : (a) تکسری ۔

Disintegratingagent : (n) انتشار کار ۔

Disintegration : (n) تجزیہ ؛ انتشار ؛ تکسر ؛ انشقاق ؛ تفرق ؛ ان تکمل ؛ عدم یکجہتی ؛ پھوٹ ۔

Disintegration constant : (n) پھوٹ مستقل ؛ انتشار مستقلہ ۔

Disintegration of rocks : (جغرافیہ) چٹانوں کا انشقاق ۔

Disintegraion of wealth : (معاشیات) انتشار دولت ۔

Disintegration series : سلسلہء انتشار ۔

Disintegration theory : (n) نظریہء انشقاق ۔

Disintegration tract : (n) راہ انتشار ۔

Disintegrative : (a) تکسری ۔

Disintegrator : (n) تجزیہ کنندہ ؛ منتشر کرنیوالا ؛ مکسار ۔

Disintegrity : (n) انتشار ؛ سالمیت کی کمی ۔

Disinter : (v) [F."desenterrer".] (۱) گڑی ہوئی چیز (کے لئے) کھودنا ؛ کھود کر نکالنا ۔(۲) تفتیش سے معلوم کرنا ۔

Disinterested : (a) بے لوث ؛ بے غرض ؛ غیر جانب دار ؛ بے تعصب ؛ غیر متعصب ۔

Disinterested action : (n) بے غرض عمل ۔

Disinterestedly : (adv.) بے غرضانہ ؛ غیر جانبدارانہ ۔

Disinterestedness : (n) بے غرضی ؛ بے لوثی ؛ غیر جانب داری ؛ بے تعصبی ۔

Disinteresting : (a) غیر دلچسپ ۔

Disinterment : (n) کھود کر نکالنا ؛ نعش براری ؛ حفر ۔

Disintricate : (v) سلجھانا ۔

Disinvest : (v) (۱) بے لباس کرنا ۔(۲) (مجازاً) سرمایہ چھین لینا ۔

Disinvestiture /Disinvesture : (n) سرمایہ سے محرومی ۔

Disinvolve : (v) سلجھانا ؛ الجھن دور کرنا ۔

Disjasked /-et /-it : (a) [Corruption of "dejected"] خستہ ؛ منہدم ۔

Disject : (v) [L."disject-"] توڑنا ؛ منتشر کرنا ؛ چھترانا ۔

Disjecta membra : (n) منتشر باقیات ؛ منتشر اجزا ؛ بچے کھچے اجزا ۔

Disjection : (n) انتشار ۔

Disjoin : (v) [OF."desjoin".] (۱) جدا کرنا؛ توڑنا؛ الگ کرنا ؛ علاحدہ کرنا۔(۲) جدا ہونا ؛ الگ ہونا ۔

Disjoint : (v) (کسی چیز کو اصل جگہ سے) سرکانا یا ہٹانا ؛ سلسلہ توڑنا ؛ بے ربط کرنا ؛ جوڑ الگ کرنا ؛ ٹوٹنا ؛ الگ ہونا ۔

Disjointed : (a) جوڑ جوڑ الگ کیا ہوا ؛ ٹوٹا ہوا ۔

Disjointedly : (adv.) بے ترتیب طور پر ؛ غیر مسلسل طریقے سے ؛ بے ربطی سے ۔

Disjointedness : (n) بے ترتیبی ؛ عدم تسلسل ؛ بے ربطی ۔

Didjoitly : (adv.) الگ الگ ؛ غیر مسلسل طور پر ؛ منفصل طور پر ۔

Disjointure : (n) علاحدگی ؛ عدم تسلسل ۔

Disjunct : (a)[L."disjunctus".] (۱) منفصل ؛ علاحدہ ؛ تفریقی ؛ انفصالی ۔(۲) (موسیقی) بے ربط ۔ (۳) (منطق) مجرد ۔

Disjunct tetrachord : (n) بے سرتی کے وقفے سے جدا کیا ہوا چار سروں کا سرگم۔

Disjunction : (n) انفصال ؛ جدائی ؛ تفریق ؛ علاحدہ کرنا یا ہونا ۔

Disjunctive : (a) (۱) منفصل ؛ جدا کرنے والا ؛ علاحدہ کرتے والا ؛ تفریقی ؛ انفصالی ؛ غیر ملتفی ۔ (۲) (منطق) تردیدی ؛ (نحو) تردیدی ۔

Disjunctive : (n) (منطق) تردیدی قضیہ ؛ (نحو) تردید ۔

Disjunctive conjunction : (n) عطف تفریقی ۔

Disjunctive opposition : (n) انفصالی تضاد ۔

Disjunctive pronoun : (n) انفصالی ضمیر ۔

Disjunctive propsition : (n) تردیدی قضیہ ۔

Disjunctive syllogism : (n) قیاس منفصلہ ؛ تردیدی قیاس ۔

Disjunctive symbiosis : (n) تفریقی ہم باشی ؛ منفصل ہم باشی ۔

Disjunctively : (adv.) جدا کرتے ہوئے ؛ تردیداً ۔

Disjunctor : (n) (برقیات) برقی رو کو جدا کرنے کا آلہ ؛ منفصل ۔(۲) (حیوانیات) منفصل ۔

Disjuncture : (n) [med.L."disjunctura".] انفصال ؛ علاحدگی ؛ جدائی ۔

Disk /Disc : (n) [L."discus".] (۱) قرص ؛ گردہ ؛ ٹکیا (مثلاً قرص خورشید ، قرص مہتاب وغیرہ) ؛ طبق ۔(۲) کوئی پتلی گول چیز (مثلاً سکہ وغیرہ)۔ (۳) جسم یا پودے کا گول چپٹا عضو یا حصہ ؛ قرص ۔ (٤) گراموفون کا ریکارڈ۔

Disk armature : (n) قرصی ناظر ۔

Disk barrow : (n) قرصی تودہ ۔

Disk dynamo : (n) قرصی مبراق ؛ قرصی ڈائنمو ۔

Disk engine/ Stean ingine : (n) قرصی انجن ؛ قرصی بھاپ انجن ۔

Disk owl : (n) ایک قسم کا اُلوّ ۔

Disk signal : (n) قرصی سگنل ۔

Disk valve : (n) قرصی صمام ۔

Disk wheel : (n) قرصی پہیہ ۔

Diskless : (a) بے قرص ۔

Disklike : (a) قرص نما ۔

Disleaf / -leave : (v) بے برگ کرنا یا بنانا ۔

Dislikable : (a) قابل تنفر ؛ ناپسندیدہ ۔

Dislike : (v) دیکھو Derry

Didlike : (n) نفرت ؛ نا پسندیدگی ؛ تنفر ۔

Disliker : (n) ناپسند کرنے والا ؛ نفرت کرنے والا ۔

Dislimb : (v) عضو قطع کرنا ۔

Dislimn : (v) (۱) مٹانا ؛ محو کرنا ۔(۲) مٹ جانا ۔

Dislink : (v) جدا کرنا ؛ علاحدہ کرنا ؛ منفصل کرنا ۔

Disload : (v) بوجھ اتارنا ۔

Dislocate : (v) [med.L."dislocare".] (۱) جوڑ الگ کردینا ؛ ہڈی اتار دینا ؛ نظم وترتیب میں خلل ڈالنا ۔(۲) (ارضیات) (چٹانوں کی تہوں کا) سلسلہ توڑ دینا ۔ (۳) سرکانا ؛ ہٹانا ۔

Dislocated : (a) اُکھڑا ہوا (جوڑ) ؛ سرکا ہوا ۔

Dislocation : (n) (۱) جوڑ اُکھڑنا ؛ ہڈی اتارنا یا ترنا ؛ نظم و ترتیب میں خلل ؛ بے محل خلل ۔ (۲) (ارضیات) سرکاؤ ۔(مجازاً) بےترتیبی ؛ اختلال ۔

Dislocation of rocks : (n) چٹانوں کا بگاڑ ۔

Dislodge : (v) نکال دینا ؛ ہٹا دینا ؛ (قلعہ بند دشمن کو) مورچے سے ہٹادینا ؛ (جائے رہائش) چھوڑ دینا ؛ ہٹ جانا ۔

Dislodgement /Dislodgment : (n) نکال دینا یا نکالا جانا ؛ سرکاؤ ۔

Disloyal : (a) (۱) بے وفا ۔(۲) نمک حرام ؛ غدار ؛ باغی ۔

Didloyalist : (n) باغی ؛ غدار ۔

Disloyally : (adv.) بے وفائی سے ؛ نمک حرامی سے ۔

Disloyalty : (n) بے وفائی ؛ غداری ؛ نمک حرامی ؛ بغاوت ۔

Dislustre : (v) دھندلا کرنا یا ہونا ؛ ماند کرنا یا ہونا ۔

Dismail : (v)[OF."desmailler".] زرہ چھین لینا؛ زرہ توڑ دینا۔

Dismal : (a) [ME.] (۱) اداس کرنے والا ؛ افسردہ کرنے والا ؛ بدقسمت ؛ خراب و خستہ ۔ (۲) تاریک ؛ تیرہ و تار ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ سنسان ؛ اداس ؛ افسردہ ۔

Dismal : (n) امریکا کے مشرقی ساحل کے نزدیک دلدلی زمین کا مقامی نام ۔

Dismal jimmy : (n) قنوطی ۔

Dismal science : (n) معاشیات ۔

Dismality : (n) (۱) افسردہ گی ؛ بد قسمتی ؛ خرابی ؛ تاریکی ؛ تیرگی ؛ غمگینی ۔ (۲) افسردہ کن واقعہ ۔

Dismalize : (v) افسردہ کرنا ؛ تیرہ وتارکرنا ؛ غمگین بنانا ۔

Dismally : (adv.) افسردہ کن طور پر ؛ مغموم طور پر ۔

Dismalness : (n) دیکھو Dismality

Dismals : (n) افسردہ دلی ۔

Disman : (v) غیر آباد کرنا ۔

Dismantle : (v) [F."desmanteller ".] (۱) ننگا کرنا ؛ برہنہ کرنا ؛ لباس سے محروم کرنا ؛ حفاظت کے سامان سے محروم کرنا ۔(۲) (قلعے کی) مورچہ بندی وغیرہ توڑ دینا ؛ (جہاز کا) بادبان مستول وغیرہ توڑ کر بیکار کردینا ۔(۳) توڑ دینا ؛ منہدم کردینا ؛ بیکار کردینا ۔

Dismantlement : (n) لباس یا سامان حفاظت سے محروم کرنا یا ہونا ؛ انہدام ؛ توڑپھوڑ ۔

Dismast : (v) مستول توڑ دینا ؛ مستول ہٹادینا ؛ مستول گرادینا ۔

Dismastment : (n) مستول توڑ دینا یا گرا دینا ۔

Dismay : (n) دہشت ؛ ہول ؛ ہمت شکنی ؛ ہراس ؛ ہیبت ۔

Dismay : (v) [ME. 'dismayen".] دہشت زدہ کردینا ؛ ہیبت بٹھا دینا ؛ ہمت توڑ دینا؛ چھکے چھڑادینا ۔

Dismayedness : (n) دہشت ؛ ہول ؛ ہیبت ۔

Dismayer : (n) دہشت زدہ کرنے والا ؛ ہیبت بٹھا نے والا ؛ ہمت شکن ؛ دہشت ۔

Dismayful : (a) دہشت انگیز ۔ ہولناک ؛ ہیبت ناک ۔

Dismayfully : (adv.) دہشت انگیزی سے ؛ ہولناک طور پر ۔

Dismember : (v)[OF."desmember".] (۱) عضوعضو الگ کرنا؛ بند بند جدا کرنا ۔ (۲) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ تقسیم کرنا ؛ بانٹنا ۔(۳) رکنیت سےعلاحدہ کرنا ؛ خارج کرنا ۔ (٤) معاون دریا کو آزاد دریا بنانا ۔

Dismembered : (a) (نقابت) اعضا قطع کئے ہوئے ۔

Dismembered records : (n) الگ الگ کئے ہوئے دستاویزات ۔

Dismembered stream : منقسم چشمہ ۔

Dismemberment : (n) (۱) بند بند جدا کرنا یا ہو جانا ؛ تقسیم ؛ حصے بخرے کردینا یا ہوجانا ؛ تجزیہ ؛ انفصال ۔(۲) رکنیت سے علاحدگی ۔

Dismemberment of state : ریاست کا ٹکڑے ٹکڑے ہونا یا تقسیم ہوجانا ؛ حصے بخرے ہو جانا ۔

Dismembrator : (n) [md.L."dismembrare".] علاحدہ کرنے والا خصوصاً آٹے کو چوکر سے جدا کرنے کا آلہ ۔

Dismiss : (v) [L."desmissus".] (۱) منتشر کرنا (مجمع کو) ؛ خدمت سے سبکدوش کرنا (فوج کو) ۔ (۲) جانے دینا ؛ جانے کی اجازت دینا ؛ رخصت دینا یا رخصت کرنا ۔(۳) علاحدہ کرنا ؛ برخواست کرنا ؛ موقوف کرنا ۔ (٤) دل سے دور کرنا ؛ (خیال) چھوڑ دینا ؛ دل سے نکال دینا ۔(٥) سرسری طور پر ذکر کرکے ٹال دینا ۔(٦) (قانون) (مقدمہ خارج کردینا ۔(۷) (کرکٹ) زور کا ہٹ لگانا ؛ (مقابل ٹیم) کو تھوڑے رنوں میں آوٹ کردینا ۔

Dismissal : (n) رخصت کرنا ؛ موقوفی ؛ اخراج مقدمہ ؛ برخاستگی ؛ برطرفی ؛ نا منظوری ۔

Dismissible/ -able : (a) قابل موقوفی ؛ قابل برطرفی ؛ قابل برخاستگی ۔

Dismission : (n) دیکھو Dismissal

Dismissive : (a) انکاری ؛ الوداعی ؛ برطرف کرنے والا ۔

Dismissory : (a) دیکھو Dimissory

Dismoded : (a) فرسودہ ؛ مروجہ فیشن سے باہر ۔

Dismount : (v) [OF."desmonter".] (۱) اترنا ؛ نیچیے ۔ (۲) گھوڑے سے اترنا یا اتارنا ۔(۳) گھوڑے سے گرا دینا ۔ (٤) (کسی چیز کو) اس کے مرکب سے جدا کرنا (خصوصاً توپ کو گاڑی

سے اتارنا) ۔(۵) حاشیہ ، دفتی، پایہ وغیرہ سے اتار لینا ؛ میکانکی طور پر الگ الگ کردینا۔

Dismount : (n) نیچے اترنا یا اتارنے کا عمل ۔

Disna : امتناع ؛ کاہل ۔

Disnaturalize : (v) دیکھو Denaturalize

Disnature : (v) [OF."desnaturer".] غیر فطری بنانا ۔

Disobedient : (a) نافرمان ؛ نافرماں بردار ؛ سرکش ؛ خلاف ورزی کرنے والا ۔(۲) ہٹی ؛ ضدی ۔

Disobidiently : (adv.) نافرمانی سے ؛ سرکشانہ ۔

Disobey : (v) [F."desobeir".] (۱) عدول حکمی کرنا ؛ (قانون وغیرہ کی ) خلاف ورزی کرنا ۔ (۲) نہ ماننا ؛ اطاعت نہ کرنا ؛ تعمیل نہ کرنا ؛ نافرمانی کرنا۔

Disobeyer : (n) نافرمان ؛ سرکش ؛ عدول حکمی کرنے والا ۔

Disoblige : (v) [F."desobliger".] آزردہ کرنا ؛ مروت نہ کرنا ؛ پاس ولحاظ نہ کرنا ؛ رکھائی برتنا ۔

Disobligement : (n) (۱) مرھونیت سے آزادی ۔(۲) بے التفاتی ۔

Disobligingly : (adv.) رکھائی سے ؛ بے التفاتی سے ۔

Disobligingness : (n) رکھائی ؛ بے مروتی ؛ بے التفاتی ۔

Disoccupation : (n) بیکاری ۔

Disomatous : (a) [Gr."disomatos".] دوجسمہ ۔

Disoperative : (a) مخالفانہ ۔

Disorb : (v) (۱) دائرے سے نکالنا ؛ مدارسے خارج کرنا ۔ (۲) شاہی صلیب دار گولا چھین لینا ۔

Disorder : (n) (۱) بے انتظامی ؛ بے نظمی ؛ بے ترتیبی ؛ ابتری؛ گڑبڑ ؛ لاقانونیت ۔(۲) شور ؛ ہنگامہ ؛ بلوا ؛ ہڑبونگ ؛ اختلال ۔ (۳) مرض؛ بیماری ؛ روگ ؛ عارضہ ۔

Personality disorder : شخصی آشفتگی ۔

Disorder : (v) (۱) درہم برہم کرنا ؛ بے ترتیب کرنا ؛ ابتر کرنا ۔ (۲) بیمار کرنا ؛ بیمار ڈالنا ؛ صحت خراب کرنا ۔(۳) حکم منسوخ کرنا ۔ (٤) درہم برہم ہونا ؛ بے ترتیب ہونا ؛ ابتر ہونا ؛ بیمار ہونا ۔

Disordered : (a) مختل ۔

Disorderedly : (adv.) بے نظمی سے ؛ مختل طور پر ۔

Disorderedness : (n) بے نظمی ؛ بے ترتیبی ؛ اختلال ۔

Disorderliness : (n) ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ بے ضابطگی ؛ سرکشی ؛ بدلگامی ؛ امن عامہ میں خلل اندازی ۔

Disorderly : (a) (۱) بے سلیقہ ؛ ابتر ؛ بے ترتیب ؛ پراگندہ ۔(۲) بے ضابطہ ؛ بد لگام ؛ منہ زور؛ سرکش ؛ سرکشانہ ۔ (۳) امن عامہ میں خلل ۔

Disorderly : (adv.) ابتری سے ؛ بے نظمی سے ۔

Disorderly conduct : (n) فاسدرویہ ۔

Disorderly house : (n) چکلہ یا قمار خانہ۔

Disorderly person : (n) بدچلن ؛ امن عامہ میں خلل ڈالنےوالا ۔

Disorganic : (a) غیر نامیاتی ۔

Disorganization : (n) [F."desorganization".] عدم تنظیم ؛ بے ترتیبی ؛ ابتری ؛ بدنظمی ؛ فساد ؛ عدم نظم وترتیب ؛ بے ساز و سامانی ۔

Community disorganization : (n) قومی ابتری ۔

Family disorganization : (n) خاندانی بدنظمی ۔

Individual disorganization : (n) انفرادی بدنظمی ۔

Personal disorganization : (n) شخصی بد نظمی ۔

Personality disorganization : شخصیت کی بد نظمی ۔

Social Disorganization : (n) سماجی ابتری ۔

Disorganize : (v) ابتر کرنا ؛ بے ترتیب کرنا ؛ ابتری میں ڈالنا ؛ نظام توڑنا ۔

Disorganizer : (n) ابتر کرنے والا ؛ بے ترتیب کرنے والا ۔

Disorientate : (v) (۱) (گرجا میں پادریوں کی نشست گاہ) مشرقی سمت سے ہٹاکر بنانا ۔(۲) سمت یا موقع کے متعلق شبہے میں ڈالنا ؛ (عقیدے وغیرہ میں) مذبذب کردینا ۔

Disorientation : (n) مشرقی سمت سے انحراف ؛ ماحول شناسی ؛ شبہے یا تذبذب میں ڈال دینا یا پڑ جانا ۔

Disour : (n) [OF."dire","disant".] ریشہ ور داستان گو ؛ مسخرہ۔

Disown : (v) (۱) نہ ماننا ؛ تسلیم نہ کرنا ؛ قبول نہ کرنا ؛ تردید کرنا ؛ دست بردار ہو جانا ۔(۲) کسی کی اطاعت سے رو گردانی کرنا ۔

Disownment : (n) نہ ماننا ؛ تسلیم نہ کرنا ۔

Dispansive : (a)[L."dispans".] منفی ماسکوں کا عدسی نظام ۔

Disparage : (v) [OF."desparagier".] (۱) بد نام کرنا ؛ حقیر یا بے قدر کرنا ۔ (۲) حقارت سے ذکر کرنا ؛ گھٹا کر دکھانا ۔

Disparageable : (a) قابل تحقیر ۔

Disparagement : (n) بے قدری ؛ بدنامی ؛ تحقیر ؛ استخفاف ۔

Disparager : (n) حقارت سے دیکھنے والا ؛ ناقدری کرنے والا ۔

Disparagingly : (adv.) تحقیراً ؛ حقارت سے ۔

Disparate : (a) [L."disparatus".] مختلف الاصل ؛ مختلف النوع ؛ متفاوت ؛ غیر مساوی ؛ بے تعلق ؛ بے جوڑ ۔

Disparate : (n) (عموماً جمع میں) شتر گربہ ؛ ان مِل ؛ بے جوڑ چیزیں ۔

Disparately : (adv.) مختلف طور پر ؛ متفاوت طور پر ؛ غیر مساویانہ ۔

Disparateness : (n) اختلاف ؛ تفاوت ؛ بے جوڑ ہونا ؛ عدم مساوات ۔

Disparish : (v) کلیسائی حلقہ سے خارج کرنا؛ کلیسائی حلقے کا مرتبہ چھین لینا ۔

Disparity : (n)[F."disparite".] عدم مساوات ؛ اختلاف؛ تفاوت ؛ فرق ؛ بے جوڑ ہونا ۔

Dispark : (v) پارک (رمنہ) کے زمرہ سے خارج کرنا ؛ (پارک کی زمین کو) دوسرے کام میں لانا ۔

Dispart : (v) [Origin unkn.] (۱) (توپ) نال کے دونوں سروں کے نیم قطروں کا فرق ۔ (۲) بندوق کی مکھی ؛ مسا ۔

Dispart : (v) [It."dispartire".] (۱) جدا کرنا ؛ الگ کرنا ؛ علاحدہ کرنا یا ہونا ۔(۲) مختلف سمتوں میں جانا ۔(۳) تقسیم کرنا؛ بانٹنا۔

Dispart : (v) (۱) نال کے دونوں سروں کے نیم قطروں کے فرق کا تخمینہ کرنا ۔(۲) نشانہ کرتے وقت اس فرق کا لحاظ رکھنا ۔ (۳) بندوق میں مکھی لگانا ۔

Disparat sight : (n) بندوق کی مکھی ۔

Dispassion : (n) بے حسی ؛ سرد دلی ۔

Dispassionate : (a) سرد ؛ غیر جانبدار ؛ بے لاگ ؛ پُر سکون ؛ جذبات سے آزاد ؛ جذبات سے غیر متاثر ؛ منصفانہ۔

Dispassionatedly : (adv.) ٹھنڈے دل سے ؛ سکون کے ساتھ؛ بےتعصبی سے ۔

Dispassionateness : (n) سکون ؛ غیرجانب داری ؛ بے تعصبی ۔

Dispassioned : (a) پُر سکون ؛ غیر جانب دار ۔

Dispatch /Despatch : (v) [It."despacciare",or Sp."despachar".] دیکھو Despatch

Dispatch / Despatch : (n) (۱) روانگی ؛ ارسال ۔(۲) قتل ؛ خاتمہ ۔(۳) کاروبار میں مستعدی ؛ مستعدی ؛ تیزی ؛ پھرتی ؛ قابلیت ۔ (٤) مراسلہ ؛ سرکاری روبکار ۔ (٥) مال بھیجنے کی ایجنسی یا کمپنی ۔

Happy dispatch : جاپانیوں کا طریقۂ خود کشی ۔

Dispatch boat : (n) ارسال کشتی ؛ تیز جہاز جس سے سرکاری مراسلے بھیجے جاتے ہیں ۔

Dispatch box : (n) ارسال بکس۔

Dispatch money : (n) معین وقت میں کمی کا معاوضہ جو جہاز کا مالک جہاز کو کرایہ پر لینے والے کو دیتا ھے ۔

**Dispatch note : (n)** (بین الاقوامی) پارسل پر لگی تفصیلی چٹ ۔

**Dispatch rider : (n)** سرکاری قاصد ؛ سوار یا موٹر بائیسکل والا جو فوجی مراسلے لے جاتا ھے ۔

**Dispatch tube : (n)** ارسال نلی ۔

**Dispatcher : (n)** مرسل ؛ بھیجنے والا ۔

**Dispatchful : (a)** سرعت سے کا م کرنے والا ۔

**Dispatching function : (n)** (تجارت) کارروانگی ؛ کار ارسال ۔

**Dispauper : (n)** مفلس کے حقوق چھین لینا ۔

**Dispauperize : (v)** مفلسی دور کرنا ؛ مفلسوں کو خارج کرنا ۔

**Dispeace : (n)** الجھن ؛ جھگڑا ؛ دشمنی ۔

**Dispel : (v) [L."dispellere".]** (خوف ، تاریکی وغیرہ) دور کرنا ؛ رفع کرنا ؛ زائل کرنا ۔

**Dispeller : (n)** رفع کرنے والا ؛ زائل کرنے والا ۔

**Dispendious : (a) [L."dispendiosus".]** قیمتی ؛ خراج ۔

**Dispendium : (n) [L.]** نقصان ؛ خرچ ۔

**Dispensability : (n)** غیر ضروری ھونا ؛ استثنا پذیری ۔

**Dispensable : (a)[med.L."despensabilis".]** (۱) (قانون یا حلف) استثنا پذیر ۔(۲) غیر ضروری ؛ جس کے بغیر کام چل سکتا ھو ۔

**Dispensary : (n) [L."despensare".]** (۱) دواخانہ ؛ شفاخانہ خصوصاً خیراتی شفاخانہ ۔ (۲) دوافروش کی دکان ؛ دواخانہ ؛ عطار کی دکان ؛ مطب ۔

**Dispensation : (n) [L."dispensationem".]** (۱) تقسیم ؛ بانٹ ۔ (۲) نظم ؛ انتظام (خصوصاً کارخانہ عالم کا نظم مشیت الٰہی سے) ۔(۳) نظام فطرت ؛ خدائی کارخانہ ۔(٤) تقدیر الٰہی ؛ امر الٰہی ۔ (٥) مذہبی دستور جو کسی زمانے میں رائج ھو ۔(٦) استثنا ؛ معافی ؛ (کلیسا) ؛ پوپ یا اسقف اعظم کی کسی شخص کو ممنوع کام کرنے کی اجازت ۔(۷) کسی چیز کے بغیر کام چلانا ۔

**Dispensation of justice :** عمل گستری ؛ دادرسی ۔

**Dispensational : (a)** انتظام یا استثنا سے متعلق ۔

**Dispensationalism : (n)** یہ نظریہ کہ تاریخ مشیت الٰہی کی مظہر ھے ۔

**Dispensative : (a)** استثنا دینے والا ؛ مستثنٰی کرنےوالا ۔

**Dispensatively /Dispensatorily : (adv.)** بطور استثنا ۔

**Dispensatory : (n) [med.L.dispensatorium".]** قرابادین ؛ کتاب الادویہ ۔

**Dispensatory : (a)** استثنا دینے والا ؛ مستثنٰی کرنے والا ۔

**Dispense : (v) [OF."dispenser".]** دیکھو Despence

**Dispense : (n)** (۱) دوا ساز ؛ نسخہ ساز ؛ دوا فروش ؛ عطار۔ (۲) ایسا آلہ جس سے چیزیں سہولت کے لئے یکے بعد دیگر نکلتی ھوں ۔

**Dispense with : (v)** (۱) رعایت کرنا ؛ (کسی قانون سے) مستثنٰی کرنا ۔(۲) (قسم وغیرہ کی) پابندی سے آزاد کرنا ؛ پابندی سے سبکدوش کرنا یا بری کرنا ۔(۳) کسی چیز کے بغیر کام چلانا ؛ محتاج نہ رہنا ؛ غیرضروری سمجھ کر ترک کرنا ۔

**Dispensing : (n)** نسخہ سازی ؛ دوا سازی ؛ استثنا ۔

**Dispensing power : (n)** اختیار استثنا ۔

**Dispeople : (v) [OF."despenpler".]** غیر آباد کرنا ؛ ویران کرنا ؛ اجاڑنا ۔

**Dispeopler : (n)** غیر آباد کرنے والا ؛ ویران کرنے والا ؛ اجاڑنے والا ۔

**Dispermous/ Dispermatous : (a) [Di.+Gr."sperm"+-ous.]** دوتخمہ ۔

**Dispermy : (n)** دوتخمگی ۔

**Dispersal : (n)** (۱) شکست ؛ انتشار ؛ پراگندگی ؛ پھیلاؤ ۔ (۲) (بصریات) انتشارنور ۔ (۳) (طب) تحلیل ۔

**Dispersal of animals :** جانوروں کا انتشار ۔

Disperse : (v) [F."disperser".] : (۱) منتشر کرنا یا ہونا : پراگندہ کرنا ؛ بھگا دینا ؛ مختلف سمتوں میں جانا ؛ پھینکنا یا روانہ کرنا ؛ شکست دینا ؛ ہزیمت دینا ۔ (۲) مختلف مقامات پر بھیجنا یا تعینات کرنا ۔ (۳) اشاعت کرنا ؛ پھیلانا ۔ (٤) (سفید روشنی کو) رنگین شعاعوں میں جن سے وہ مرکب ہے، تقسیم کرنا ؛ منتشر کرنا ۔

Dispersed : (a) منتشر ؛ بکھرا ہوا ۔

Dispersed attention : (n) منتشر توجہ ۔

Dispersed phase : (n) منتشر ہیئت ؛ بکھری ہوئی صورت ۔

Dispersed settlement : (n) منتشر بستی ۔

Dispersed system : (n) منتشر نظام ۔

Dispersedly : (adv) منتشر ہو کر ۔

Dispersedness : (n) انتشار ؛ پراگندگی ؛ بکھرا ہوا ہونا ۔

Disperser : (n) منتشر کرنے والا ؛ بکھیرنے والا ۔

Dispersing agent : (n) انتشاری ایجنٹ ؛ بکھیرنے والا ؛ منتشر کرنے والا ۔

Dispersing system : (n) بکھیرنے والا نظام ؛ انتشاری نظام ۔

Dispersion : (n) (۱) شکست ؛ انتشار ؛ پراگندگی ؛ پھیلاؤ ۔ (۲) (بصریات) انتشار نور ۔ (۳) (طب) تحلیل ۔

Angular dispersion : انتشار زاویائی ۔

Anomalous dispersion : بے ضابطہ یا بے قاعدہ انتشار ۔

Binomial index of dispersion : ثنائی اشاریہ انتشار ۔

Colour dispersion : انتشار رنگ ۔

Horizontal dispersion : اُفقی انتشار ۔

Irrational dispersion : غیر منطقی انتشار ۔

Matrix dispersion : آراستہ انتشار ۔

Normal dispersion : حسب معمول انتشار ؛ عام انتشار ؛ نارمل انتشار ۔

Residual dispersion : فاضل انتشار ۔

Rotatory dispersion : گردشی انتشار ۔

Subnormal dispersion : زیر معمول انتشار ۔

The dispersion : یہودیوں کا قیدی ہوکر غیر یہودیوں میں پھیلنا ۔

Dispersion diagram : (n) انتشاری خاکہ ۔

Dispersion effect : (n) اثر انتشار ۔

Dispersion index : (n) اعشاریہ انتشار ؛ انتشار نما ۔

Dispersion of light : انتشار نور ۔

Dispersion medium : (n) وسیلہء انتشار ؛ انتشاری واسطہ ۔

Dispersion method : (n) طریقہء انتشار ۔

Dispersion photometer : (n) انتشار ضیا پیما ۔

Dispersive : (a) انتشاری ؛ منتشری ۔

Dispersive power : (n) انتشاری طاقت ۔

Dispersively : (adv.) منتشرکناں ؛ پراگندہ کرتے ہوئے ۔

Dispersiveness : (n) منتشر کن ہونا ۔

Dispersoid : (n) منتشرہ ۔

Dispersonalization : (n) (نفسیات) خود فراموشی ۔

Dispersonate/ Dispersonalize : (v) ازالہء شخصیت کرنا ۔

Dispersonification : (n) لا شخصیت ؛ غیر ذاتی ظاہر کرنا ۔

Dispersonify : (v) گلبرگ توڑنا ۔

Disphenoid : (n) آٹھ متساوی الساقین مثلثوں سے بنی ہوئی شکل مجسم ۔

Dispiece : (v) [OF."despiecer".] ٹکڑوں میں تقسیم کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Dispireme : (n) دو مرغولہ ۔

Dispirit : (v) مایوس کرنا ؛ نا امید کرنا ؛ ہمت توڑنا ؛ دل توڑنا ۔

Dispirited : (a) مایوس ؛ نا امیدی ؛ افسردہ دل ؛ بد دل ۔

Dispiritedly : (adv.) مایوسانہ ؛ ناامیدانہ ۔

Dispiritedness : (n) مایوسی ؛ نا امیدی ۔

Dispiritment : (n) دل شکنی کرنا ؛ مایوس کرنا ؛ نا امید کرنا ؛ ہمت شکنی کرنا ۔

Dispiteous : (a) بے رحم ؛ سنگدل ؛ بے مہر ۔

Dispiteousness : (n) بے رحمی ؛ سنگدلی ؛ بے مہری ۔

Displace : (v) [OF."desplacer".] (۱) سرکانا؛ جگہ سے ہٹانا ؛ منتقل کرنا ۔(۲) عہدے سے ہٹانا ؛ برطرف کرنا ۔ (۳) نکال باہر کرنا ؛ کسی کو نکال کر اس کی جگہ لینا ؛ ایک چیز کی جگہ دوسری چیز رکھنا ؛ قائم مقام ہونا ۔

Displaceable : (a) بدل پذیر ۔

Displaced : (a) ہٹا ہوا ؛ ہٹایا ہوا ؛ منتقل شدہ ؛ بےمحل ؛ ٹلا ہوا ۔

Displaced speech : (n) (Also abstract speech) تجریدی کلام ۔

Displaced strata : (n) منتقل طبقات ۔

Displacement : (n) (۱) ہٹنا یا ہٹایا جانا ؛ انتقال ؛ نقل ؛ ہٹاؤ ؛ سرک ؛ سرکاؤ ؛ انتقالیت ؛ ٹلنا ۔ (۲) (قوت یا حجم کی) مقدار جس سے کوئی چیز سرکائی جا سکے ۔ (۳) بے دخلی ؛ اخراج ؛ ایک چیز کے عوض دوسری چیز کا آجانا یا لایا جانا ۔ (٤) ٹھوس چیز کے ڈوبنے سے پانی کے ہٹاؤ کی مقدار ۔ (٥) (نفسیات) انتقال جذبہ ۔ (٦) (ارضیات) رخنہ؛ (برق) انتقال برق ۔ (۷) ٹپکنا ؛ ٹپکاؤ ۔

Centre of displacement : مرکز انتقال ۔

Downward displacement. نچوار ہٹاؤ ۔

Upward displacement : اوپر وار ہٹاؤ ۔

Displacement : (n) نظریہ انتقال ؛ نظریہ سرکاؤ ؛ قانون انتقال ۔

Displacement current : (n) (برقیات) انتقالی رو ۔

Displacement of meaning : انتقال معنی ۔

Displacement phase : (n) نقل ہیئت ۔

Displacement rule : (n) نقل کا قاعدہ ؛ ہٹنے کا قاعدہ ۔

Displacement time graph : نقل وقت گراف ۔

Displacer : (n) ہٹانے والا ؛ منتقل کرنے والا ؛ راوق ؛ چھلنا ؛ چھاننی ۔

Displant : (v) [OF."desplanter".] (درخت وغیرہ کو) اکھاڑنا ۔

Display : (v) [OF."despleier".] (۱) دکھانا ؛ ظاہر کرنا ؛ عیاں کرنا ۔(۲) نمائش کرنا ؛ نمود کرنا ؛ دکھاوا کرنا ۔(۳) اظہار کرنا ؛ علامت ظاہر کرنا ؛ ظاہر ہوجانے دینا ۔ (٤) پھیلانا (بازو، عضو وغیرہ کو ) ۔(٥) (طباعت) نمایاں کرنا ۔ (٦) واضح کرنا ۔

Display : (n) (۱) دکھانا ؛ ظاہر کرنا ۔(۲) اظہار ؛ نمائش ۔ (۳) نمود ؛ دکھاوا ۔ (٤) (طباعت) ٹائپ کی ایسی ترتیب جس پر خواہ مخواہ نظر پڑے ؛ حسن ترتیب ۔

Display advertising : (n) نمائشی اشتہار ۔

Display artist : (n) نمائشی اشتہار کا فنکار ۔

Display letter / type : (n) نمائشی حرف یا ٹائپ ۔

Display stand : (n) نمائشی ٹیکن یا کھلی الماری ۔

Display window : (n) نمائشی دریچہ ۔

Displayed : (a) (۱) ظاہر ؛ نمایاں ؛ پھیلا ہوا ۔ (۲) بازو پھیلائے ہوئے ۔

Displayer : (n) نمائش کرنے والا ؛ ظاہر کرنے والا ۔

Displease : (v) [OF."displais-".] آزردہ کرنا ؛ ناخوش کرنا ؛ ناپسند ہونا ؛ ناگوار ہونا ؛ خفا کرنا ؛ ناراض کرنا ۔

Displeasedly : (adv.) نا خوش ہو کر ؛ ناراض ہو کر ۔

Displeasing : (a) آزردہ کن ؛ نا خوشگوار ؛ ناگوار ۔

Displeasingly : (adv.) آزردہ کن طور پر ؛ ناگوار طریقے سے۔

Displeasingness : (n) نا خوشگواری ؛ ناگواری ۔

Displeasure : (n) [OF."desplaisur".] (۱) آزردگی ؛ خفگی ؛ غصہ ؛ ناراضی ؛ بے اطمینانی ؛ نا پسندیدگی ۔(۲) ضرر ۔

To take (a) displeasure : خفا ہونا ؛ ناراض ہونا ۔

Displeasure : (v) آزردہ کرنا ؛ ناخوش کرنا ؛ ناراض کرنا ؛ ناگوار ہونا ۔

Displecency : (n) دیکھو Displacency

Displenish : (v) بے ساز وسامان کرنا ۔

Displenishment : (n) بے سازوسامانی ۔

Displume : (v) دیکھو Deplume

Dispoint : (v) کند کرنا ؛ بے نقطہ کرنا ۔

Dispond : (v) دیکھو Despond

Dispondaic : (a) دو اسپانڈی (spondee) والا ۔

Dispondee : (n) [L."dispondeus".] ایسا رکن جس کی چاروں ہجائیں طویل ہوں یا جس کی چاروں ہجاؤں پر تاکید ہو ۔

Dispone : (n) [L."disponere".] قانونی طور پر منتقل کرنا ۔

Disponee : (n) منتقل الیہ ۔

Disponer : (n) منتقل کنندہ ۔

Disponent : (a) [L."disponentem".] مائل ۔

Dispope : (v) پاپائیت سے ہٹانا ۔

Disport : (n)[AF."desporter".] تفریح ؛ دل بہلاؤ ؛ کھیل کود ۔

Disport : (v) کھیلنا کودنا ؛ کھیل کرنا ؛ اٹکھیلیاں کرنا ۔

Disportment : (n) کھیل کود ؛ تفریح ؛ دل بہلاؤ ۔

Disposability : (n) فروخت ، ترک یا استعمال کی صلاحیت اختیاری ہونا ۔

Disposable : (a) (۱) قابل تصفیہ ؛ قابل فروخت ؛ قابل ترک ؛ قابل استعمال ؛ استعمال پذیر ۔ (۲) اختیاری ؛ قابو کا ؛ جو مرضی پر موقوف ہو ۔

Disposal : (n) (۱) علاحدگی ؛ ترک ؛ تصفیہ ؛ انفصال ؛ فیصلہ ؛ بندوبست ؛ عطا ؛ بخش ؛ سپردگی ؛ تفویض ۔(۲) بیع ؛ فروخت ؛ تصرف ؛ دفع ۔(۳) ترتیب ؛ نظام ؛ انتظام ۔ (٤) نکاسی ۔(۵) (نفسیات) ارادہ ؛ میلان ۔

At one's disposal /In- : (کسی کے) اختیار میں ۔

Disposal field : (n) وہ زمین جس کے گندے حوض کے پانی کی نکاسی ہوتی ہے ۔

Dispose : (v) [OF."disposer".] (۱) موزوں طریقے سے رکھنا ؛ ترتیب سے رکھنا یا لگانا ؛ سجانا ۔ (۲) (آدمی کی طبیعت میں) کوئی خاص کیفیت یا رجحان پیدا کرنا ۔(۳) مائل کرنا ؛ راغب کرنا ؛ ترغیب دینا ؛ شوق دلانا (کسی چیز یا کام کا) ۔(٤) (عالم کے کاروبار کو) بنانا ؛ بگاڑنا ۔

Dispose of : (n) (۱) پیچھا چھڑانا ؛ ٹھکانے سے رکھنا ؛ الگ کر دینا ۔(۲) طے کرنا ؛ فیصل کرنا ؛ چکانا ؛ نبٹانا ؛ قتل کرنا ؛ کام تمام کرنا ؛ ختم کر دینا ؛ پوری طرح رد کرنا ؛ باطل کرنا ؛ قلع قمع کرنا ۔(۳) (کھانے کی چیز کو ) کھا جانا ۔(٤) بیچنا ؛ فروخت کرنا؛ علاحدہ کرنا؛ الگ کرنا۔ (۵) (کرکٹ) کھیلنے والے کو تھوڑے سے رنوں میں آؤٹ کر دینا ۔

Disposed : (a) (۱) منظم ؛ مرتب ؛ ترتیب دیا ہوا ؛ تیار ۔(۲) مائل ۔

Disposedly : (adv.) باوقار طور پر ؛ پُر وقار طریقے سے ۔

Disposedness : (n) میلان ؛ رجحان ۔

Disposer : (n) (۱) مائل کرنے والا ۔(۲) کوڑا کرکٹ پھینکنے کی برقی مشین ۔

Disposition : (n) [F.] (۱) ترتیب ؛ انتظام ؛ ضابطہ ۔(۲) آئین ؛ امر الٰہی ۔(۳) ہبہ بذریعہ دستاویز یا وصیت ۔(٤) قابو ؛ اختیار ۔ (۵) طبیعت ؛ مزاج ؛ افتاد مزاج ؛ طبعی میلان ؛ رجحان ؛ افتاد طبع ۔ (٦) رغبت ؛ میل ؛ خواہش ۔(۷) (جمع) لڑائی کا نقشہ فوج

کی تیاری ؛ فوج کی تقسیم وترتیب ۔ (۸) ( طب ) رجحان مرض ۔ (۹) طفلانہ خطا کاری کی سزا یا اصلاح کا حکم ۔ (۱۰) ارگن باجے کے پردوں کی تعداد اور قسمیں ۔

At / In one's disposition : (کسی کے) اختیار میں ۔

Physical disposition : نفسی میلان ۔

Psycho-physical disposition : نفسی طبعی میلان ۔

Dispositioned : (a) خاص میلان رکھنے والا ۔

Dispositive : (a) [F."dispositif".] میلانی ؛ اختیاری ۔

Dispositor : (n) [L.] (علم النجوم) طالع برج (جہاں دوسرا ستارہ ہو) ۔

Dispossess : (v) [OF."dispossesser".] (۱) بے دخل کرنا ؛ کسی کو نکال کر اس کی جگہ لینا ؛ نکال دینا ۔ (۲) محروم کرنا ۔

Dispossess notice : (n) بے دخلی کا نوٹس جو مالک مکان کی طرف سے کرایہ دار کو دیا جاتا ھے ۔

Dispossession : (n) بے دخلی ؛ اخراج ؛ دفع آسیب ۔

Dispossessory warrant : (n) بے دخلی کا وارنٹ (حکم) ۔

Dispost : (v) جگہ چھین لینا ؛ عہدہ چھین لینا ۔

Dispraise : (n) بے قدری ؛ تحقیر ؛ ملامت ۔

Dispraise : (v) [OF."dispreisier".] قدر گھٹانا ؛ کم کرکے دکھانا ؛ ملامت کرنا ؛ الزام دینا ۔

Dispraiser : (n) قدر گھٹانے والا ؛ ملامت کرنے والا ۔

Dispread/ Disspread : (v) پھیلنا ؛ پھیلانا ۔

Dispreader : (n) پھیلنے والا ۔

Disprejudice : (v) بے تعصب بنانا ؛ تعصب دور کرنا ۔

Disprepare : (v) غیر آمادہ بنانا ۔

Disprison : (v) قید سے رہا کرنا ۔

Disprivilege : (v) حقوق سے محروم کرنا ۔

Disproof : (n) (۱) تردید ؛ رد ؛ بطلان ؛ ابطال ۔ (۲) دلیل رد ؛ رد کرنے والی دلیل ؛ رد ۔

Disproportion : (n) عدم تناسب ؛ ناموزونیت ؛ عدم تشاکل ؛ بے اعتدالی ۔

Disproportion : (v) غیر متناسب بنانا ؛ بے اعتدال بنانا ۔

Disproportionable : (a) غیر متناسب ؛ بے اعتدال ؛ غیر معتدل ۔

Disproportionableness : (n) عدم تناسب ؛ بے اعتدالی ۔

Disproportionably : (adv.) غیر متناسب طور پر ؛ بے اعتدالی سے ۔

Disproportional : (a) (۱) غیر متناسب ؛ نا متناسب؛ بے تناسب ۔ (۲) ضرورت سے زیادہ بڑا یا چھوٹا ؛ نا موزوں ۔

Disproportional : (n) غیر متناسب تعداد یا مقدار ۔

Disproportionality : (n) غیر متناسب ھونا ۔

Disproportionally : (adv.) غیر متناسب طور پر ۔

Disproportionate : (a) دیکھو Disproportional

Disproportionately : (adv.) غیر متناسب طریقے سے ۔

Disproportionateness : (n) غیر متناسب ھونا ۔

Disprovable : (a) قابل رد ؛ قابل ابطال ۔

Disprove : (v) [OF."disprover".] باطل کرنا ؛ رد کرنا ؛ غلط ثابت کرنا ۔

Disprover : (n) باطل کرنے والا ؛ غلط ثابت کرنے والا ۔

Disprovide : (v) مہیا نہ کرنا ؛ فراہم نہ کرنا ۔

Dispunge /Disponge : (v) چھڑکنا ؛ اُنڈیلنا ۔

Dispunishable : (a) ناقابل سزا ۔

Disputable : (a)[L."disputabilis".] اعتراض پذیر ؛ تنازع پذیر ؛ غیر مسلم ؛ مشتبہ ؛ مشکوک ۔

Disputable land : (n) اراضی متنازعہ فیہ ۔

Disputableness : (n) اعتراض پذیری ؛ تنازع پذیری ۔

Disputably : (adv.) غیر مسلم طور پر ۔

Disputant : (a) [L."disputantem".] : متنازع : بحث کرنے والا : تنازع کار ۔

Disputant : (n) بحث کرنے والا : مباحث : مناظر : تنازع کار ۔

Disputation : (n) : (۱) بحث : حجت : دلیل : مناظرہ : مباحثہ : تنازع کاری : ستیزہ : جدال : تنازع : تکرار ۔ (۲) ( قرون وسطیٰ کے جامعوں میں ) مقالے پر مباحثہ ۔

Disputatious : (a) جھگڑالو : حجتی : بحث یا مباحثے کا شائق ۔

Disputatiously : (adv.) حجتی پن سے ۔

Disputatiousness : (n) حجتی پن ۔

Disputative : (a) (۱) حجتی ۔ (۲) مباحثے سے متعلق ۔

Disputatively : (adv.) حجتی پن سے ۔

Disputativeness : (n) حجتی پن ۔

Dispute : (v) [ME."des"-."dispute".] (۱) بحث کرنا : مباحثہ کرنا : مناظرہ کرنا ۔ (۲) جھگڑا کرنا : نزاع کرنا : تکرار کرنا : حجت کرنا ۔ (۳) رد و قدح کرنا : شک یا شبہ ظاہر کرنا۔ (٤) بحث کرنا : غورکرنا ۔ (۵) روکنا ۔ (٦) مقابلہ کرنا : حاصل کرنے کی کوشش کرنا ۔

Dispute : (n) (۱) بحث : مباحثہ : مناظرہ : مجادلہ ۔ (۲) نزاع : تکرار : اختلاف رائے ۔

Beyond dispute/Out of-/Past-/Without - : : بلاشبہ: یقیناً : بے رد و قدح ۔

In dispute : بالنزاع : مورد بحث : مشکوک ۔

Industrial dispute : صنعتی جھگڑا یا نزاع ۔

Justiciable dispute : متنازع قابل داد رسی ۔

Labour dispute : مزدور کا جھگڑا ۔

Legal dispute : قانونی تنازعہ ۔

Non-justiciable dispute : ناقابل داد رسی متنازعہ ۔

Non-legal dispute : غیر قانونی تنازع ۔

Disputed : (a) بحثی : نزاعی : تکراری ۔

Disputed debt : (n) قرض متنازعہ ۔

Disputer : (n) جھگڑالو ۔

Disqualification : (n) (۱) ناموزونیت : نا اہلیت : عدم صلاحیت : ناقابلیت ۔ (۲) امتناع : نقص ' خامی ۔

Disqualify : (v) (۱) ناموزوں کرنا : ناقابل بنانا ۔ (۲) (قانوناً) ممنوع قرار دینا یا محروم کرنا : ناقابل ٹھہرانا یا قرار دینا ۔

Disquantity : (v) گھٹانا : کم کرنا ۔

Disquiet : (v) سکون چھین لینا : بے چین کرنا : پریشان کرنا : تشویش میں ڈالنا ۔

Disquiet : (n) بے چینی : بے کلی : پریشانی : تردد ۔

Disquietly : (adv.) پریشان کرکے : سکون چھین کر ۔

Disquietness/Disquietude : (n) بے چینی : بے کلی : پریشانی ۔

Disquisition : (n) [L."disquisitionem".] : (۱) تجسس : جستجو : تفتیش : تحقیق ۔ (۲) تحقیقی مقالہ یا تقریر ۔

Disquistional : (a) محققانہ ۔

Disquisitionist : (n) محقق : تحقیقی مقالے کا مصنف ۔

Disquisitive : (a) محقق : جستجو کرنے والا : متجسس ۔

Disquisitive power : (n) قوت تحقیق ۔

Disquisitor : (n) محقق : جستجو کرنے والا : متجسس ۔

Disrank : (v) عہدہ کم کرنا ۔

Disrate : (v) (کسی ملازم کا) تنزل کرنا یا درجہ گھٹانا ۔

Disrecommendation : (n) خلاف سفارش : مخالف سفارش ۔

Disregard : (a) بے پروائی : بے توجہی : بے التفاتی : اعراض : غفلت ۔

Disregard : (v) پروا نہ کرنا ؛ توجہ نہ کرنا ؛ التفات نہ کرنا ؛ نظر انداز کرنا ؛ (کسی سے) اعراض کرنا ؛ اہمیت نہ دینا ۔

Disregardant : (a) بے توجہ ۔

Disregarder : (n) غیر متوجہ ۔

Disregardful : (a) بے توجہ ۔

Disregardfully : (adv.) بے توجہی ۔

Disrelate : (v) الگ کرنا ؛ نامربوط کرنا ؛ جدا کرنا ۔

Disrelish : (n) نا پسندیدگی ؛ نفرت ؛ کراہت ۔

Disrelish : (v) نا پسند کرنا ؛ نفرت کرنا ؛ کراہت کرنا ۔

Disremember : (v) یاد نہ کرنا ؛ بھول جانا ؛ فراموش کر دینا ۔

Disrepair : (n) بے مرمتی ؛ بوسیدگی ؛ شکست و ریخت ؛ خرابی ۔

Disreputable : (a & n) (۱) نا شائستہ ؛ نا معقول ۔(۲) مشتبہ چال چلن کا ؛ ذلیل ؛ بدحیثیت ؛ بدنام ۔ (۳) بدنام آدمی ۔

Disreputably : (adv.) نا شائستہ طور پر ؛ نا معقولیت سے ۔

Disrepute : (n) بدنامی ؛ رسوائی ؛ بے اعتباری ؛ بے وقری ۔

Disrespect : (n) بے تہذیبی ؛ گستاخی ؛ بے ادبی ۔

Disrespect : (v) بے تہذیبی کرنا ؛ گستاخی کرنا ؛ بے ادبی کرنا ۔

Disrespectability : (n) ناقابل تعظیم ہونا ۔

Disrespectable : (a) ناقابل تعظیم ؛ غیر محترم ۔

Disrespectful : (a) بے ادب ؛ گستاخ ؛ بے تہذیب ؛ گستاخ ۔

Disrespectfully : (adv.) بے تہذیبی سے ؛ گستاخی سے ؛ بے ادبی سے ۔

Disrespectfulness : (n) بے تہذیبی ؛ گستاخی ؛ بے ادبی ۔

Disrobe : (v) (۱) برہنہ کرنا ؛ ننگا کرنا ؛ بے لباس کرنا ۔ (۲) کپڑے اتارنا ۔

Disrober : (n) برہنہ کرنے والا ؛ کپڑے اتارنے والا ۔

Disroof : (v) چھت اتارنا ؛ چھت ہٹا دینا ۔

Disroot : (v) (۱) اکھاڑنا ؛ جڑ سے اکھیڑ دینا ۔ (۲) نکال دینا ؛ ہٹا دینا ۔

Disrump : (v) [L."disrumpere".] توڑنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Disrupt : (a) [L."disruptus".] شکستہ ۔

Disrupt : (v) [L."disruptus".] ٹکڑے کرنا ؛ چیر ڈالنا ؛ منتشر کرنا ۔

Disrupter /-or : (n) توڑ پھوڑ کرنے والا ۔

Disruption : (n) [L."disruptionem".] شق ہونا ؛ پھٹنا ؛ انتشار ؛ پھوٹ ؛ تفرقہ ۔

The disruption : کلیسائے اسکاچستان کا تفرقہ جو سنہ ۱۸۴۲ء میں واقع ہوا ۔

Disruptionist : (n) پھوٹ کا حامی ۔

Disruptive : (a) موجب تفریق ؛ پھوٹ ڈالنے والا ؛ تفرقہ انگیز ؛ شقی ۔

Disruptive discharge : (n) (طباعت) شقی خروج ؛ شقاقی اخراج ؛ چناخہ دار اخراج ۔

Disruptive spark discharge : شقی شرارہ خروج ۔

Disruptive voltage : (n) شقاقی قوت ؛ شقاقی وولتاژ ۔

Disruptively : (adv.) تفرقہ انگیز طور پر ۔

Disruptiveness : (n) تفرقہ انگیزی ۔

Disrupture : (n) دیکھو Disruption

Disrupture : (v) توڑنا ؛ توڑ کر الگ کرنا ۔

Diss : (n) [Arab.] ایک قسم کی نے نما گھاس جس سے ٹوکری وغیرہ بناتے ہیں ۔

Dissatisfaction : (n) بے اطمینانی ؛ ناگواری ؛ ناراضی ۔

Dissatisfactoriness : (n) غیرتسلی بخش ہونا ؛ ناگوارہونا ۔

Dissatisfactory : (a) غیر تسلی بخش ؛ ناقابل اطمینان ۔

Docetist : (n) اس عقیدے کا حامی کہ حضرت عیسیٰ کا جسم خیالی یا نوری تھا ۔

Docetistic : (a) اس عقیدے یا عقیدے کے ماننے والے سے متعلق کہ حضرت عیسیٰ کا جسم خیالی یا نوری تھا ۔

Dochmiac : (a) [Gr."dochmiakos".] پنج بجائی رکن سے متعلق ۔

Dochmiac : (n) پنج بجائی رکن ۔

Docible : (a) تربیت پذیر ؛ تعلیم پذیر ؛ قابل پذیر ۔

Docile : (a) (۱) تربیت پذیر ؛ تعلیم پذیر ۔ (۲) اطاعت شعار ؛ فرماں بردار ؛ مطیع ۔ (۳) سیدھا (گھوڑا وغیرہ) ۔

Docilely : (adv.) تربیت پذیری سے ؛ سیدھے پن سے ۔

Docility : (n) [F."docilite".] (۱) تربیت پذیری ۔ (۲) فرماں برداری ۔ (۳) سیدھاپن ۔

Docimastic : (a) عیاری سے متعلق ؛ پرکھ یا جانچ سے متعلق ۔

Docimasy : (n) [Gr."dokimasia".] (۱) (یونان قدیم) شہریت یا عہدۂ عامہ کے امیدوار کی سیرت کی قانونی جانچ ۔ (۲) عیاری ؛ پرکھ ۔ (۳) امتحان ادویہ ۔

Docimology : (n) فلزیات کی جانچ کی کتاب ۔

Docity : (n) تربیت پذیری ؛ زیرکی ۔

Dock : (n) [OE."docce".] ایک بوٹی جس کے ملنے سے وہ جلن جو کوانچ کی پھلی وغیرہ کے چھونے سے ہوتی ہے جاتی رہتی ہے ۔

In dock, out nettle : بچھوا کے چلن کا منتر ۔

Dock : (n) [Etym. unkn.] (۱) جانور کی دم کا ٹھوس گوشت دار حصہ ۔ (۲) ساز کی دمچی ۔ (۳) کسی چیز کا آخیر کا کٹا ہوا سرا ۔

Dock : (n) [Origin uncertain.] (۱) گودی ؛ بندر ۔ (۲) ڈاک ؛ گودی کا احاطہ ۔ (۳) (ریلوے) پلیٹ فارم ۔ (٤) تھیٹر میں اسٹیج کے نیچے کا تہ خانہ جہاں ساز و سامان رکھا جاتا ہے ۔ (٥) مچان جس پر چڑھ کر ہوائی جہاز کے بیرونی حصے تک پہنچا جائے ۔

Dry dock /Graving- : خشک گودی ؛ جہاز سازی کے کارخانے کی گودی جس میں سے پانی نکالا جائے ۔

Wet docking : پیراک گودی ۔

Dock : (n) عدالت میں ملزم کا کٹہرا ۔

In the dock : ملزم ہونا ۔

Dock : (v) (۱) (دم) کاٹنا ؛ (انسان) کے بال باریک تراشنا ۔ (۲) کم کرنا ؛ گھٹانا ؛ تخفیف کرنا ؛ محدود کرنا ۔ (۳) (مویشی کا بازار) سستا کرنا (بطور جرمانہ کے) ۔

To dock the entail : (قانون) جائداد کے نا قابل بیع ہونے کی شرط کو مسترد کر دینا ۔

Dock : (v) (۱) جہاز کا گودی میں آنا یا لایا جانا ۔ (۲) گودی تعمیر کرنا ۔

Dock : (v) [Origin unkn.] سینکنے سے پہلے (بسکٹ وغیرہ میں) سوراخ ۔

Dock brief : (n) نادار ملزم کا مقدمہ جس میں وکیل بلا معاوضہ کام کرے ۔

Dock cress : (n) حشیشة الابراز ؛ ایک قسم کی گھاس جس میں زرد پھول آتے ہیں ۔

Dock-master : (n) ڈاک ماسٹر ؛ مہتمم بندرگاہ ۔

Dock warrant : (n) گودی کے مال خانے میں جمع کی ہوئی چیزوں کا پروانہ ۔

Dockage : (n) (۱) گودی استعمال کرنے کا محصول ۔ (۲) لنگر اندازی کی جگہ ؛ لنگر اندازی ۔

Dockage : (n) (۱) کٹوتی ۔ (۲) گیہوں یا چاول میں گرد اور کنکری وغیرہ کی آمیزش ۔

Dockboard : (n) فلزی تختہ (سڑک پر مال اتارنے کےلئے) ۔

Docken : (n) [ME."doken".] (اسکاچستان) کم قیمت چیز ۔

Docker : (n) گودی کے نزدیک رہنے والا ؛ گودی کا مزدور ۔

Docker : (n) دم کاٹنے والا ۔

Docker : (n) گندھے ہوئے آٹے کو کاٹنے یا اس میں سوراخ کرنے کا ٹھپہ ۔

Docket : (n) [ME."doggette".] (۱) خلاصہ ؛ تلخیص ۔ (۲) (قانون) عدالتی فیصلوں کا رجسٹر ۔ (۳) چنگی کی ادائی رسید ؛ روانا ۔ (٤) کسی خط یا کاغذ کے مضمون کا خلاصہ جو اس کے گوشے پر لکھ دیا جائے ۔ (٥) کار روائی نامہ ۔ (٦) (قانون) مقدمات کی فہرست ۔

On the docket : (مقدمے کا) فہرست میں ہونا ۔

Docket : (v) (۱) عدالتی فیصلوں کے رجسٹر میں اندراج کرنا ۔ (۲) کسی خط یا کاغذ کے مضمون کا خلاصہ اس کے گوشے پر لکھنا ۔

Dockhead : (n) گودی کا سب سے اگلا سرا ۔

Dockize : (v) گودی تعمیر کرنا ۔

Docktailed : (a) دم کٹا ؛ دم بریدہ ۔

Dockyard : (n) احاطہ گودی ۔

Docoglossate : (a) [mod. L.] حیوانیات ناعمہ کی ایک نوع سے متعلق ۔

Doctor : (n) [L."doctor".] (۱) استاد ؛ عالم ؛ حکیم ۔ (۲) وہ شخص جسے کسی فن خصوصاً طب میں سب سے بڑی ڈگری یا سند ملی ہو ؛ ڈاکٹر ؛ طبیب ۔ (۳) مشین کا ایک پرزہ جو رفتار گھٹانے بڑھانے کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔ (٤) مصنوعی مکھی (مچھلی شکار کرنے میں چارے کے طور پر استعمال ہوتی ہے) ۔ (٥) عالم دینیات ۔ (٦) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۷) ( عامیانہ ) جہاز کا باورچی ۔ (۸) (پانسہ) جو ایک طرف وزن میں بھاری ہو ۔ (۹) ٹھنڈی ہوا ۔ (۱۰) کوئی معاون چیز ۔ (۱۱) ناظم ؛ مرمت کرنے والا ۔

Doctor : (v) (۱) ڈاکٹر بنانا ؛ ڈاکٹری کی ڈگری دینا ۔ (۲) علاج کرنا ۔ (۳) (مشین کی) مرمت کرنا ۔ (٤) آمیزش کرنا ؛ جھوٹی رپورٹ لکھنا ۔ (٥) ڈاکٹری کرنا ؛ مطب کرنا ؛ طباعت کرنا ۔ (٦) علاج کرنا ۔

Doctoral /Doctorial : (a) طبیب سے متعلق ؛ ڈاکٹر کا ۔

Doctorally : (adv) طبیبانہ ؛ بطور ڈاکٹر ۔

Doctorand : (n) ڈاکٹر کی ڈگری کا امیدوار ۔

Doctorate : (n) [med. L."doctoratus".] ڈاکٹر کی سند ۔

Doctoress : (n) (۱) ڈاکٹرنی ؛ لیڈی ڈاکٹر ۔ (۲) ڈاکٹر کی بیوی ۔

Doctorhood : (n) ڈاکٹری ؛ طبیب کا پیشہ ۔

Doctor's Common : (n) (۱) لندن کے Doctors of Civil law کی انجمن میں کھانے کا کمرہ ۔ (۲) وہ عمارت جس میں پہلے طلاق وغیرہ کے مقدمات کا فیصلہ ہوتا تھا ۔

Doctory : (a) طبیبانہ ۔

Doctorship : (n) (۱) ڈاکٹر کی سند ۔ (۲) ڈاکٹر کا منصب اور کام ؛ ڈاکٹری ۔

Doctress / Doctoress : (n) دیکھو Doctoress

Doctrinaire : (a&n) [F.] اصول پرست ؛ نظریہ پرست ؛ اصول پرستانہ ؛ اصولی ؛ غیر عملی ۔

Doctrinairism : (n) اصول پرستی ؛ نظریہ پرستی ۔

Doctrinal : (a) [F."doctrinal".] نظری ؛ اعتقادی ۔

Doctrinally : (adv.) اصولی طور ؛ نظری طور پر ۔

Doctrinals : (n) نظریہ عقائد اور تعلیمات ۔

Doctrinarian : (a) دیکھو Doctrinaire

Doctrinarianism : (n) دیکھو Doctrinairism

Doctrinate : (v) [med. L."doctrinaire".] تعلیم دینا؛ کسی خاص چیز کی تعلیم دینا ۔

Doctrine : (n) [L."doctrina".] (۱) تعلیم ؛ وصایا ۔ (۲) (مذہبی، سیاسی یا علمی) عقیدہ ؛ اصول ؛ مسئلہ ؛ نظریہ ۔

Monroe doctrine : اصول منرو ؛ جمہوریہ امریکا کے صدر منرو کی پالیسی (۲ /دسمبر سنہ ۱۸۲۳ء جس کی رو سے دول یورپ کی مداخلت امریکا میں رد کی گئی) ۔

Doctrine of correspondence : یہ نظریہ کہ فطری چیزیں اولین نقوش کے مطابق ہوتی ہیں ۔

Doctrine of descent : حیاتیات کا یہ نظریہ کہ سبھی جانور اور پودے گزشتہ جانوروں اور پودوں کی نسل ہیں ۔

Doctrinism : (n) نظریت ۔

Doctrinist : (n) نظریت پسند ۔

Document : (n) دستاویز ؛ تحریر ؛ نوشتہ ۔

Document : (v) (۱) دستاویز یا تحریری شہادت سے ثابت کرنا یا ایسی شہادت فراہم کرنا ۔ (۲) جہاز کے ضروری کاغذات مہیا کرنا ۔ (۳) حقیقت نما بنانا ۔

Document of title : دستاویز ملکیت ؛ قبالہ ۔

Documental : (a) دستاویزی ؛ تحریری ؛ حقیقت نما ؛ حقیقت طراز ۔

Documentary : (a) دیکھو Documental

Documentary : (n) حقیقت نما کوئی چیز (مثلاً ناول یا فلم وغیرہ) ۔

Documentary bill : (n) دستاویزی ہنڈی ۔

Documentation : (n) (۱) ثبوت بذریعہ دستاویز ؛ دستاویزی شہادت فراہمی ۔ (۲) جہاز کے کاغذات فراہم کرنا ۔

Dod : (n) God کی بگڑی ہوئی شکل ۔

Dod : (n) سعد کوفی ؛ ناگرموتھا ۔

Dod/Dodd : (n) گول چوٹی ۔

Dod : (n) سوراخ دار فلزی تختی ۔

Dod : (v) گول کرنا ؛ چپٹا بنانا ؛ کاٹنا ؛ چھانٹنا ۔

Dod : (v) مارنا پیٹنا ۔

Dodded : (a) کاٹا ہوا ؛ بے سینگ ؛ بے بالی ۔

Dodder : (n) (۱) کشوث ؛ اکاس بیل ؛ ایک قسم کی بے پتی کی بیل جو درختوں پر چڑھائی جاتی ہے ۔ (۲) ناگرموتھا ؛ سعد کوفی ۔

Dodder : (v) (۱) رعشہ یا ضعف وغیرہ سے کانپنا ۔ (۲) لغزش کرنا ؛ ڈگمگانا ؛ کمزور ہونا ؛ ضعف ہونا ۔

Doddered : (a) (۱) (شاہ بلوط یا دیگر درختوں کی صفت میں) پھننگ یا ڈالیاں کٹا ہوا ۔ (۲) کمزور سر بریدہ ؛ شاخ بریدہ ۔

Dodderer : (n) رعشہ دار ؛ لڑکھڑانے والا ؛ ڈگمگانے والا ۔

Doddering : (a&n) لڑکھڑاہٹ ؛ کمزوری ۔

Doddering grass : (n) چمن ؛ گیاہ لرزاں ۔

Doddery : (a) رعشہ دار ؛ کمزور ۔

Doddle : (v) ڈگمگاکر چلنا ؛ بے کار پھرنا ۔

Doddy /Doddie : (n) بے سینگ گائے یا سانڈ ۔

Doddy /Doddie : (a) بے سینگ ۔

Dodeca-/Dodec : سابقہ بمعنی دوازدہ ؛ بارہ ۔[Gr."dodeka".]

Dodecadrachm : (n) ایک قدیم یونانی سکہ ۔

Dodecagon : (n) بارہ گوشہ ؛ بارہ ضلعی شکل ؛ دوازدہ اضلاع شکل ۔

Dodecagynia : (n) بارہ بغچوی یا بارہ مادینہ پودوں کی نوع ۔

Dodecagyn : (n) بارہ بغچوی پودا ۔

Dodecatyrian/Dodecagynious/Dodecagynous : (a) بارہ بغچوی ؛ بارہ مادینہ ۔

Dodecahedron : (n) بارہ سطحی مجسم ؛ بارہ بیل ؛ دوازدہ رخ جسم ؛ بارہ رخا جسم یا بارہ رخی جسم کی شکل ۔

Dodecamerous : (a) بارہ پارہ ۔

Dodecander : (n) بارہ نرا پودا ۔

Dodecandria : (n) بارہ نرا پودوں کی نوع ۔

Dodecandrian / Dodecandrous : (a) بارہ نرا ۔

Dodecane : (n) ایک قسم کا پیرافین ( $C_{12}$ $H_{26}$ ) ۔

**Dodecapetalous : (a)** (نباتیات) بارہ گلبرگہ ۔

**Dodecarchy : (n)** بارہ شخصی حکومت ۔

**Dodecademic : (a)** (عروض) بارہ زمانی (رکن) ۔

**Dodecastyle : (n)** بارہ ستونہ ۔

**Dodecasyllabic : (a)** بارہ ہجائی ۔

**Dodecasyllable : (n)** بارہ ہجائی لفظ یا سطر ۔

**Dodecuplet : (n)** بارہ سُروں کا سرگم ۔

**Dodge : (v)** [Origin unkn. ] (۱) ادھر اُدھر ہٹنا ۔ (۲) بچنا ؛ خالی دینا ؛ آڑ میں ہو جانا ۔ (۳) آرے بلے کرنا ؛ حیلے بہانے کرنا ؛ حیلے حوالے کرنا ؛ دو رخی بات کہنا ۔ (٤) (گھنٹوں کے بجنے میں کسی گھنٹی کا) بے ترتیب بجنا ۔ (٥) داؤ سے مارنا ؛ چرکا دینا ؛ چٹکیوں میں اُڑانا ۔ (٦) (مخالف سے) بچ نکل جانا ۔ (۷) ادھر اُدھر پھرانا، گھمانا ۔ (۸) گھما کر پوچھنا ؛ ترتیب بدل کر سوال کرنا ۔ (۹) تصویر کی سختی کم کرنا ۔

**Dodge : (n)** (۱) بچنا ؛ خالی دینا ۔ (۲) داؤ ؛ پیچ ؛ حیلہ؛ چال ۔ (۳) (عامیانہ) استادی ؛ حکمت ؛ چلتی ہوئی تدبیر یا ترکیب ؛ استادانہ صفت ۔ (۳) گھنٹے کا بےترتیب بجنا ۔

**Dodger : (n)** (۱) ادھر اُدھر ہٹنے والا ؛ بچنے والا ۔ (۲) فریبی یا حیلہ باز شخص ۔ (۳) ایک قسم کا سخت کیک ۔ (٤) دستی اشتہار ۔

**Dodgery : (n)** فریب ؛ حیلہ بازی ؛ چالبازی ۔

**Dodgily : (adv.)** چالبازی سے ؛ حیلہ بازی سے ۔

**Dodginess : (n)** چالبازی ؛ حیلہ بازی ۔

**Dodgy : (a)** داؤ پیچ کرنے والا ؛ حیلہ باز ۔

**Dodkin : (n)** [AF."doydekyn".] (۱) چھوٹا ولندیزی سکہ ؛ کوئی چھوٹا سکہ یا چھوٹی رقم ؛ حقیر مقدار یا سکہ ؛ دمڑی ۔ (۲) کسی چیز کا چھوٹا حصہ ؛ نا چیز شے ۔

**Dodman : (n)** [Origin unkn .] گھونگا ۔

**Dodo : (n)** [Pg. "doudo".] ایک ناپید پرند جو ماریشش میں پایا جاتا تھا ۔

**Dodonaean/-ean : (a)** [L."Dodonaeus".] ڈوڈونا Dodona سے متعلق ۔

**Dodunk : (n)** [Origin unkn .] احمق ؛ کودن ۔

**Doe : (n)** [OE."da".] ہرنی ؛ مادہ آھو ؛ مادہ خرگوش ۔

**Doer : (n)** (۱) کرنے والا ؛ گماشتہ ؛ وکیل ۔ (۲) بڑھنے والا درخت یا جانور ۔

**Doeskin : (n)** ہرنی کی کھال ؛ ہرنی کا چمڑا ؛ ہرنی کی کھال سے مشابہ کپڑا ۔

**Dof : (adv)** بے حد ؛ بہت ۔

**Doff : (v)** [Fused form of 'do off'.] (۱) اتارنا (ٹوپی یا لباس کا) ۔ (۲) ترک کرنا ؛ چھوڑ دینا ۔ (۳) کپڑے کے کارخانے سے ہٹانا (چیزوں کو) ۔

**Doffer : (n)** (۱) اتارنے والا ۔ (۲) کپڑے کی مل سے ریل یا تکلا ہٹانے والا ۔

**Dog : (n)** [OE."docga".] (۱) کتا ؛ سگ ؛ کلب ؛ کوکر ۔ (۲) شکاری کتا ۔ (۳) نر کتا ؛ بھیڑیا یا لومڑی ۔ (٤)نکما یا بد مزاج (کٹکھنا) آدمی ۔ (٥) شخص ؛ آدمی ؛ اسامی ۔ (٦) برج کلب جہاز ؛ کلب جوزا ۔ (۷) کتا ( کھٹکے وغیرہ کا یعنی کسی چیز کو اٹکانے کا کانٹا یا آنکڑا ) ؛ گیرا ۔ (۸) ( جمع ) دھات کے دو آنکڑے جن کی مدد سے آتشدان وغیرہ میں جلتی ہوئی لکڑی تھمی رہے ۔ (۹) افق کے قریب روشنی جو طوفان کی علامت ہے ۔ (۱۰) Dog Fish کا مخفف ۔ (۱۱) پر تکلف نمائش ؛ تصنع ۔ (۱۲) کتے کا چمڑا ۔ (۱۳) (جمع) بربادی ؛ تباہی ۔ (١٤) (جمع) ( عام ) پاؤں ۔ (١٥) گھٹیا قسم کی چیز ۔ (١٦) درشنی ہنڈی ۔ (۱۷) سرمایہ کاری جس میں منافع کم ہو ۔ (۱۸) کمزور عورت ؛ قحبہ ۔ (۱۹) فرسودہ تماشہ ۔ (۲۰) کتوں کی دوڑ ۔

**A hair of the dog that bit you :** خمار دور کرنے کے لئے شراب پینا ۔

**Every dog has his day :** بارہ برس کے بعد گھورے کے دن بھی پھرتے ہیں ۔

**Fight dog/-bear :** ہارنے تک لڑتے رہنا ۔

**Fire dogs :** دھات کے دو آنکڑے جن کی مدد سے آتشدان وغیرہ میں جلتی ہوئی لکڑی تھمی رہے ۔

Greater dog : کلب اکبر ۔

Lesser dog : کلب اصغر ۔

Let sleeping dogs lie : سوتے کتے کو نہ جگاؤ ؛ فتنہ خوابیدہ کو نہ چھیڑو ۔

Love me, love my dog : مجھے چاہو تو میرے دوستوں کو بھی چاہو ۔

Not a dog's chance : مطلق امید نہیں ۔

Not have word to throw at dog : کج خلق اورکم سخن ہونا ۔

Sun dog : شمس کاذب ؛ کلب الشمس ؛ قوس قزح صغیر ۔

To die like a dog/-dog's death : کتے کی موت مرنا ؛ مصیبت یا ذلت سے مرنا ۔

To give a dog bad name and hang him : جو بیچارہ بدنام ہو گیا اس کی موت ہے ۔

To go to the dogs : برباد ہو جانا ؛ تباہ ہو جانا ۔

To help lame dog over stile : مصیبت میں مدد کرنا ؛ آڑے وقت میں کام آنا ۔

To lead a dog's life : تنگ یا عاجز ہونا یا کرنا ۔

To rain cats and dogs : موسلا دھار مینہ برسنا ۔

To the dogs : بربادی یا ہلاکت میں ڈالنا ۔

Whose dog is dead : کیا واقعہ ہوا ۔

Dog : (v) (۱) تعاقب کرنا ؛ پیچھے لگا رہنا ؛ سراغ لگانا ؛ کھوج لگانا ۔ (۲) انکڑے وغیرہ سے پکڑنا یا اٹکانا ۔ (۳) (بطور بد دعا) Damn, Damn ۔ (٤) (عامیانہ) بھاگ جانا ۔ (٥) حتی الوسع کام نہ کرنا ۔

Dog : (a) (۱) کلبی ؛ کتے کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) نر ۔ (۳) دوغلا ؛ گھٹیا ؛ جعلی ۔

Dog-badger : (n) بجو جس کے پیر کتے جیسے ہوتے ہیں ۔

Dog bat : (n) چمگادڑ جس کا سر کتے جیسا ہوتا ہے ۔

Dog-belt : (n) (کوئلے کی) کان کنوں کا کمر بند ۔

Dog biscuit : (n) (۱) کتے کو کھلانے والی ٹکیہ یا بسکٹ ۔ (۲) (مجازاً) سخت بسکٹ ۔

Dog blow : (n) گل داؤدی ۔

Dog-bolt : (n) توپ کی کیلی کا بولٹ ۔

Dog bramble : (n) [Origin unkn.] مختلف قسموں کی خاردار جھاڑیوں کا نام ۔

Dog button : (n) کچلا ۔

Dog-cart : (n) (۱) کتا گاڑی ۔ (۲) تانگا ؛ ٹم ٹم ۔

Dog-cheap : (a) بہت سستا؛ کوڑیوں ( کے) مول ۔

Dog collar : (n) (۱) کتے کا پٹا ۔ (۲) (مجازاً) آدمی کا اونچا سیدھا کالر ۔ (۳) ایک قسم کا مزین کنٹھ مالا ۔

Dog daisy : (n) گل داؤدی ۔

Dog days : (n) (۱) جولائی اور اگست کا گرم ترین حصہ ؛ گرم ترین دن ۔ (۲) وہ مدت یا زمانہ جس میں کام کم ہو ۔

Dog-ear : (n) کتاب کے مُڑے ہوئے کنارے ۔

Dog-eat-dog : (a&n) خود غرضی ؛ خود غرضانہ ۔

Dog face : (n) پیادہ سپاہی ۔

Dog-faced : (a) سگ رو ۔

Dog fennel/ Dog's fennel : (n) بدبودار بابونہ ۔

Dog-fish : (n) (۱) چھوٹی شارک مچھلی ؛ سگ ماہی ۔ (۲) خونخوار آدمی ۔

Dog-fisher : (n) اُود بلاؤ ۔

Dog flea / Dog fly : (n) کلنی ؛ ککر مکھی ؛ کتا مکھی ۔

Dog-fox : (n) نر لومڑی ۔

Dog-gone : (v) دیکھو Damn , Hang

Dog-goned : (a) دیکھو Darned

Dog-grass : (n) شرشر ؛ بخیل ؛ کتا گھاس ۔

Dog-grate : (n) علاحدہ آتشدان جو دو سہاروں پر کھڑا ہوتا ھے ۔

Dog-guts : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Dog-head : (n) (۱) کانٹی کا چوگوشہ سرا ۔ (۲) بندوق کا گھوڑا ۔

Dog-headed : (a) سگ سر ؛ کتوں کے سر جیسا ۔

Dog-hole : (n) (۱) کتوں کے رہنے کا گھر ۔ (۲) ذلیل مکان یا کمرہ ۔ (۳) تنگ راستہ (کان وغیرہ کا) ۔ (٤) تنگنائے ۔

Dog-hook : (n) (۱) پیچ کس ۔ (۲) لکڑی کے کندوں کو پکڑنے کا آنکڑا ۔

Dog-house : (n) (۱) کتوں کے رہنے کا کمرہ ؛ سگ خانہ ۔ (۲) چھوٹا کمرہ ۔ (۳) (عام) جیل ۔ (٤) (عام) تاکید ۔

In the dog house : عتاب میں ۔

Dog-hutch : (n) ذلیل کمرہ ۔

Dog-in-the-manager : (a) جو ایک چیز سے خود فائدہ اٹھائے اور نہ دوسرں کو فائدہ اٹھانے دے ۔

Dog-iron : (n) دھات کے دو آنکڑے جن کی مدد سے آتشدان وغیرہ میں جلتی ہوئی لکڑی تھمی رھے ۔

Dog-killer : (n) پاگل یا آوارہ کتوں کو مارنے والا شخص ۔

Dog-latin : (n) غلط لاطینی ؛ مخلوط لاطینی ۔

Dog-leg : (n) (۱) گھٹیا قسم کا تمباکو ۔ (۲) سگ پا سا ۔

Dog-leg : (a) خمیدہ ؛ سگ پا ۔

Dog-leg : (v) آگے پیچھے چکر کھاتے ہوئے بڑھنا ۔

Dog-legged : (a) (تعمیرات) سگ پا زینہ (آگے پیچھے چکر کھانے والا زینہ) ۔

Dog-lichen : (n) ایک قسم کی کائی جس سے آب ترسی کا علاج کیا جاتا تھا ۔

Dog-nail : (n) بڑے اور دبے ہوئے سر والی کانٹی ۔

Dog-nap : (n) جھپکی ۔

Dog-padale : (n) تیرنے کا ایک ابتدائی طریقہ ۔

Dog-power : (n) گیرہ قوت ۔

Dog-robber : (n) (عامیانہ) افسر کا اردلی ۔

Dog-rose : (n) سدا گلاب ؛ جنگلی گلاب ۔

Dog-shore : (n) لکڑی کے دو کندوں میں سے ایک جو جہاز کو پانی میں اتارتے وقت پھسلنے سے روکتا ھے ۔

Dog-skin : (n) (۱) کتے کی کھال یا چمڑا ۔ (۲) اس طرح کا نقلی چمڑا ۔

Dog-sleep : (n) ہلکی نیند ۔

Dog-star : (n) کلب الجبار ؛ شعری یمانی ۔

Dog-stone : (n) چکی کا پتھر ۔

Dog-stopper : (n) (جہاز رانی) مضبوط رسا جو مستول سے لپٹا رہتا ھے اورعرشہ کے رسے کا معاون ہوتا ھے ۔

Dog-stove : (n) دیکھو Dog grate

Dog tent : (n) سگ خانہ ؛ چھوٹا خیمہ ۔

Dog-throw : (n) پانسے کا سب سے نیچے کا نمبر آنا ۔

Dog-tick : (n) کلنی ۔

Dog-tired : (a) شل ؛ چور ؛ بہت تھکا ہوا ۔

Dog-tooth / dog's - : (n) (۱) ناب ؛ دندان سگ ۔ (۲) (تعمیرات) دندانی حاشیہ ۔

Dog-tooth : (v) دندانی حاشیہ بنانا ۔

Dog-tooth spar : (n) کیلسائیٹ کی ایک قسم ۔

Dog-town : (n) (۱) جنگلی کتوں کی آبادی ۔ (۲) معمولی شہر جہاں بڑے شہروں میں جانے سے پہلے ڈرامہ کھیلا جائے ۔

Dog-tree : (n) زغال آختہ ۔

Dog-trot : (n) کتے کی چال ۔

Dog-trot : (v) کتے کی چال چلنا ۔

Dog-tune : (n) گھٹیا نغمہ ۔

Dog-vane : (n) (۱) (بحری) چھوٹا باد نما ۔ (۲) طرہ ۔

Dog-violet / Dog's violet : (n) ایک قسم کا بنفشہ جس میں خوشبو نہیں ہوتی ۔

Dog-watch : (n) (بحری) دو گھنٹے کا پہرہ ۔

Dog-weary : (a) دیکھو Dog-tired

Dog-whelk : (n) یک صامی صدف کی ایک نوع ۔

Dog-wood : (n) زغال اختہ ؛ مختلف قسم کی جھاڑیوں اور درختوں کا نام ؛ مذکورہ درختوں کی لکڑیاں ۔

Dogal : (a) [It."dogale".] وینس یا جنیوا کے صدر مجسٹریٹ سے متعلق ۔

Dogana : (n) [It.] اطالوی دفتر کروڑ گیری ؛ کروڑ گیری ؛ محصول خانہ ۔

Dogaressa : (n) وینس اور جنیوا کے صدر مجسٹریٹ کی بیوی ۔

Dogate : (n) [It.] وینس اور جنیوا کے صدر مجسٹریٹ ۔

Dogbane : (n) خانق الکلب ؛ پیاز حضرتی ؛ کچلا ۔

Dogberry : (n) زغال اختہ ؛ چیچپی ؛ ایک قسم کی بیری ۔

Dogberry : (n) جاہل لیکن شیخی باز افسر ۔

Doge : (n) [Fr.] وینس اور جنیوا کا صدر مجسٹریٹ ۔

Dogeless : (a) بغیر صدر مجسٹریٹ ۔

Dogfall : (n) (۱) دونوں کشتی لڑنے والوں کا ایک ساتھ گر جانا ۔ (۲) برابر کا مقابلہ ۔ (۳) بچھڑے کو اس طرح گرانا کہ اس کے پاؤں بدن کے نیچے رہیں ۔

Dogfight : (n) (۱) کتوں کی یا کتوں جیسی لڑائی ۔ (۲) سخت مقابلہ ۔ (۳) دو یا زیادہ لڑاکا جہازوں کی فضائی لڑائی ۔

Dogfight : (v) فضا میں ہوائی جہازوں کا لڑنا ؛ فضائی جنگ میں مشغول ہونا ۔

Dogged : (a) (۱) کلبی ۔ (۲) بے رحم ؛ ظالم ؛ بد مزاج ۔ (۳) ضدی ؛ چمچچڑ ؛ مستقل مزاج ؛ مضبوط ؛ استوار ؛ راسخ ؛ پکا ؛ دُھن کا پکا ؛ ہٹیلا ۔

It is dogged does it : استقلال ہی سے کامیابی ہوتی ہے ۔

Doggedly : (adv.) ضد سے ؛ مضبوطی سے ؛ استقلال سے ۔

Doggedness : (n) ضد ؛ ہٹ ؛ مضبوطی ؛ استقلال ۔

Dogger : (n) [ME."doggere".] (۱) دو مستول کی ولندیزی ماہی گیر کشتی ۔ (۲) Dogger Bank کا مخفف ۔

Dogger : (n) (۱) سنگ آہن ۔ (۲) لوہے کا کاربونیٹ ۔

Dogger : (n) گیرہ لگانے والا ۔

Dogger bank : (n) بحر جرمنی کا زیر آب ریتہ ۔

Doggerel/Doggrel : (n & a) تُک بندی ؛ رذل قافیہ ۔

Dogger-man : (n) ولندیزی دو مستولی کشتی کا ملاح ۔

Doggery : (a&n) (۱) کتا سا ؛ ذلیل ۔ (۲) کتے ۔ (۳) بھٹی (شراب کی) ۔

Doggish : (a) (۱) کتے کی طرح ۔ (۲) اُجڈ ؛ بد مزاج ؛ وحشی ۔ (۳) بانکا ۔

Doggishly : (adv.) اجڈ پن سے ؛ بد مزاجی سے ؛ وحشی پن کے ساتھ ۔

Doggishness : (n) اجڈ پن ؛ بد مزاجی ؛ وحشت ۔

Doggle : (n) [Origin unkn .] بچوں کے کھیلنے کی گولی ۔

Doggo : (adv.) (عامیانہ) بطور متعلق فعل مستعمل ہے ۔

To lie (etc) doggo : چپ چاپ پڑا رہنا ۔

Doggy : (a) (۱) کتے کا ۔ (۲) کتے رکھنے کا عادی یا شوقین ۔ (۳) گھٹیا (اون) ۔ (٤) بانکا ؛ چھیلا ۔

Doggy/ Doggie : (n) (۱) چھوٹا کتا ۔ (۲) (کوئلے کی کان) کانوں کے اندر کا منتظم ۔ (۳) پیادہ سپاہی ۔

**Dogless : (a)** جس کے پاس کتا نہ ھو ۔

**Doglike : (a)** سگ مانند ؛ کتے کی طرح ۔

**Dogly : (a)** کلبی ۔

**Dogma : (n) [L.] (pl. dogmas, dogmata.)** (۱) اذعانی اصول ؛ مذہبی عقیدہ ؛ خصوصاً کلیسا کے مقررہ عقائد ۔ (۲) تحکم ؛ ادعا ۔

**Dogmatic : (a) [L."dogmaticus".]** (۱) اصول کے متعلق ؛ اعتقادی ۔ (۲) اذعانی ؛ غیر استدلال ۔ (۳) (شخص یا کتاب کی صفت میں) تحکمی ؛ ادعانی ؛ ادعا یا تکبر سے پر ۔

**Dogmatical : (a)** اصولی ؛ اعتقادی ؛ اذعانی ؛ تحکمی ۔

**Dogmatically : (adv.)** اذعانی طور پر ؛ تحکمانہ ؛ ادعائی طور پر ۔

**Dogmaticalness : (a)** اذعانیت ۔

**Dogmaticias : (a)** اصول دین یا عقائد کلیسا کا معلم ۔

**Dogmatios : (a)** اصول دین یا عقائد کلیسا کا علم ۔

**Dogmatism : (n)** ادعا ؛ اذعانیت ؛ اصول پرستی ۔

**Dogmatist : (n)** ادعا پسند ؛ اذعانیت پسند ۔

**Dogmatize : (v)** (۱) قطعیت کے ساتھ بے ثبوت بات کہنا؛ بے دلیل دعویٰ کرنا ۔ (۲) (کسی مسئلہ کو) عقیدہ مسلم کے طور پر بیان کرنا ؛ ادعائی یا اذعانی انداز بیان اختیار کرنا ۔

**Dogmatizer : (n)** قطعیت کے ساتھ بے ثبوت بات کہنے والا ؛ بے دلیل دعویٰ کرنے والا ؛ ادعائی یا اذعانی انداز بیان اختیار کرنے والا ۔

**Dogmeat : (n)** (۱) راتب ۔ (۲) کتے کا گوشت ۔ (۳) گھٹیا گوشت ۔ (٤) نا پسندیدہ شے ۔

**Dog's age : (n)** طویل مدت ۔

**Dog's bane : (n)** دیکھو Dog-bane

**Dog's body : (n)** کپڑے میں باندھ کر اُبالا ھوا سوکھا مٹر ۔

**Dog's chance : (n)** کم سے کم امکان ؛ نہیں کے برابر ۔

**Dog's death : (n)** کتے کی موت ؛ ذلیل موت ۔

**Dog's ear/ Dog-ear : (n)** کتاب کے مڑے ھوئے کنارے ۔

**Dog's -ear : (v)** کتاب کے اوراق کے کناروں کو موڑ کر بد نما کرنا ۔

**Dog's letter : (n)** حرف "ر" ۔

**Dog's life : (n)** ذلیل و خوار زندگی ؛ کتوں کی سی زندگی ۔

**Dog's-meat / Dog's meat : (n)** گھوڑے کا گوشت ؛ اوجھڑی وغیرہ ۔

**Dog's nose : (n)** "بیر" اور "جن" شراب ( کا مخلوط ) ۔

**Dog's parsley : (n)** شکران ۔

**Dog's sleep : (n)** دیکھو Dog-sleep

**Dog's tail/Dog-tail : (n)** ایک قسم کی گھاس ۔

**Dog's-tones : (n)** کلب کی مختلف قسموں کا نام ۔

**Dog's tongue/Dog-tongue : (n)** لسان الکلب ؛ ایک قسم کا پودا ۔

**Dog's tooth : (n)** دندان سگ (ایک پودا جس کے پتے اور پھول چتی دار ھوتے ہیں) ؛ ککر دنتی ۔

**Dog's wheat : (n)** دیکھو Dog-grass

**White dog's wheat :** ایک درخت جس میں سفید پھولوں کے گچھے لگتے ہیں ۔

**Doigte : (n) [F.]** انگلیوں کا استعمال ۔

**Doiled/Doilt : (a)** احمق ؛ خبطی ۔

**Doily : (n) [f.Surname, Doiley or Doyley.]** (۱) چھوٹا زیرانداز جو انگلیاں دھونے کے ظرف کے نیچے رکھ دیا جاتا ھے ؛ چھوٹا دست مال ۔ (۲) (عام) مصنوعی بالوں کا گچھا ۔

**Doina : (n) [Romanian.]** (رومانیہ کا) مرثیہ ۔

**Doing : (n)** (۱) کرنا ؛ مجامعت ۔ (۲) فعل ؛ عمل ۔ (۳) لوازمات (کسی خاص قسم کے کھانے کے) ؛ کسی خاص قسم کا کھانا ۔

**Doit : (n) [Du."duit".]** دیکھو Dodkin

Doit : (v) گھبرا دینا ۔

Doited : (a) (اسکاچستان) مخبوط الحواس (خصوصاً بڑھاپے کی وجہ سے) ؛ سٹھیایا ہوا ؛ خرِف ۔

Doitkin : (n) دیکھو Dodkin

Doke : (n) [ME."dale".] چابك ؛ نشیب ؛ سطحی نشان ۔

Dol : (n) [L."dolor".] درد پیمائی کی اکائی ۔

Dolabrate : (a) تیشہ شکل ۔

Dolabriform : (n) [L."dolabra+forma".] دیکھو Dolabrate

Dolce far niente : (n) [It.] خوشگوار کاہلی ۔

Dolcissimo : (n) [It.] (موسیقی کی ہدایت میں) دھیمے دھیمے ۔

Doldrum : (n) [perhaps f. OE."dol".] (۱) بےکیفی ؛ افسردگی؛ اداسی ۔ (۲) (جہازکےمتعلق) حالت سکون ۔ (۳) خط استوا کے قریب وہ قطعہ جہاں سمندر ساکن میں رہتا ھے اور ھوا بدلتی رہتی ھے ؛ منطقات سکون ھوتا ھے ۔ (٤) انحطاط ۔

Dole : (n) [OE. "dal".] (۱) نصیب ؛ قسمت ۔(۲) حصہ ۔ (۳) خیرات (جس میں بہت کفایت کی جائے)۔

The dole : سرکاری امداد جو بے روزگاروں کو ملتی ھے۔

Dole / Dool / Dule : (n) [OF."doel".] (۱) رنج ؛ غم ؛ الم ۔ (۲) ماتم ؛ توجہ ۔(۳) غم انگیز ۔(٤) تدفین ۔ (٥) بد بختی ؛ بد قسمتی ۔

Dole : (n) (اسکاچستانی قانون) بری نیت ۔

Dole : (n) (۱) (بچوں کے کھیل میں) گول ۔ (۲) دیکھو dool -

Dole : (v) (۱) خیرات دینا ۔(۲) کفایت کے ساتھ تقسیم کرنا ؛ ہاتھ روك کر بانٹنا (خصوصاً خیرات) ۔(۳) تقسیم کرنا ؛ حصہ بانٹنا ۔

Dole beer : (n) خیراتی بیر ۔

Dole chaser : (n) خیرات کے پیچھے دوڑنے والا ۔

Dole land/-meadow/- moor : (n) مشترك زمین ؛ مرغزار؛ دشت ۔

Doleful : (a) (۱) سنسان ؛ اداس ؛ تاریك ؛ تیرہ و تار ۔ (۲) رنجیدہ ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ بے چین ؛ اداس ؛ ملول ۔

Dolefully : (adv.) اداسی سے ؛ مغمومانہ ۔

Dolefulness : (n) اداسی ؛ غمگینی ؛ بے چینی ۔

Dolefuls : (n) افسردگی ۔

Dolent : (a) [L."dolentem".] غمگین ؛ اداس ۔

Dolerine : (n) [F."dolerine".] کوہ آلپس ( Alps ) کی چٹان کی ایك قسم ۔

Dolerite : (n) [F."dolerite".] ایك قسم کا سنگ سیاہ ۔

Doleritic : (a) سنگ سیاہ سا ۔

Dolesman : (n) خیرات لینے والا ۔

Dolewindow : (n) خیراتی کھڑکی ۔

Dolichocephali : (n) دراز سر ؛ طویل الراس ۔

Dolichocephalic / Dolikhokiphalic : (a) دراز سر ؛ طویل الراس ؛ طویل ، لمبوتری یا بیضوی کھوپڑی کا ۔

Dolichocephalism : (n) دراز سری ؛ طویل الراسی ۔

Dolichocephalous : (a) دیکھو Dolichocephalic

Dolichocephaly : (n) دیکھو Dolichocephalism

Dolichoid : (a) بیضہ نما ۔

Dolichuric : (a) چھ رکنی dactyl سے متعلق ۔

Dolichurus : (n) [mod. L.] چھ رکنی dactyl جس کے آخری رکن میں ایك فاضل ہجا ھوتی ھے ۔

Dolioform : (a) پیپا نما ؛ پیپا شکل ۔

Dolium : (n) [L.] (۱) (قدیم روم) بڑا سفالی ظرف جس میں شراب، تیل یا سوکھی چیزیں رکھی جاتی تھیں ۔(۲) معدہ یا صدف کی ایك نوع ۔

Doll : (n) [Shortened pet-form of 'Dorothy'.] (١) گڑیا ؛ گڈا ؛ لُعبت ۔ (٢) خوبصورت بے وقوف عورت ؛ مٹی کی مورت ۔ (٣) (عامیانہ) عورت ۔ (٤) (عامیانہ) معشوقہ ۔ (٥) (عامیانہ) محبوب ۔ (٦) (عامیانہ) نیك اور شیریں مزاج عورت ۔

Doll : (v) نفیس لباس پہننا ۔

Doll baby : (n) (١) گڑیا ۔ (٢) خوبصورت بے وقوف عورت؛ مٹی کی مورت ۔ (٣) معشوقہ ۔

Doll house /Doll's house : (n) (١) گڑیا خانہ ۔ (٢) بہت چھوٹا مکان ۔

Doll up : (v) (١) نفیس لباس پہننا ۔ (٢) زیادہ جاذب نظر بنانا ۔ (٣) زرق برق کپڑے پہنانا ۔

Dollar : (n) [LG."daler".] (١) (ابتدا میں) جرمانی سکے "تالر" کا انگریزی نام ۔ (٢) ہسپانوی سکےکا نام ۔ (٣) امریکا کا نقرئی، طلائی سکہ ۔ (٤) کناڈا اور بعض دوسرے ممالك کے سکوں کا نام ۔ (٥) اسی قیمت کے دوسرے ممالك کے سکوں کا نام ۔ (٦) (عام) کراؤن (پانچ شلنگ کا سکہ) ۔ (٧) دوسرے ملکوں میں امریکا کاتجارتی مفاد ۔

Pillar dollar : ہسپانیہ کا نقرئی سکہ ۔

The almighty dollar : زر علیہ السلام ۔

Trade dollar : نقرئی ڈالر جو تجارت کے لئے استعمال ھوتا تھا ۔

Dollar-and-Cent : (a) نقدی ۔

Dollar area : (n) وہ ممالك جہاں ڈالر زر مبادلہ کی بنیاد ھو اور جہاں کے سکے آسانی سے ڈالر میں تبدیل کئے جاسکیں ۔

Dollar bird : (n) آسٹریلیا کا ایك پرند جس کے بازو پر سفید گول نشان ھوتا ھے ۔

Dollar diplomacy : تجارتی مفاد کی سیاست مداری ۔

Dollar fish : (n) ایك قسم کی مچھلی ۔

Dollar mark / sign : (n) ڈالر کا نشان ( $ ) ۔

Dollarwise : (adv.) ڈالر میں ۔

Dolldom : (n) گڑیوں کی دنیا ۔

Dollface : (n) گڑیا رو (عورت) ۔

Dollish : (a) گڑیا کی سی ۔

Dollishly : (adv.) گڑیا کی طرح سے ۔

Dollishness : (n) گڑیا پن ۔

Dollop : (n) [Origin unkn.] (روز مرہ) (کھانے پینے کی چیزوں کا) لوندا ؛ بڑی مقدار ۔

Dollo's law : (n) قانون ڈولو ؛ حیاتیات کا نظریہ کہ وہ خصوصیات جو دوران ارتقا میں ضائع ھو جاتی ہیں وہ پھر نہیں ابھرتی ہیں ۔

Dolly : (n) [f. DOLL+-Y.] (١) Dorothy کا پیار کا نام ۔ (٢) پھوہڑ عورت ۔ (٣) گڑیا ۔ (٤) گڑیا نما آلات ؛ لکڑی کی بلانی ؛ متھانی ۔ (٥) ( عام ) دلکش عورت ۔ (٦) ( کرکٹ ) آسان نشانہ ۔ (٧) معاون گاڑی ۔ (٨) پہیہ دار مچان جس پر فلم یا تیلیویژن کا کیمرہ رکھ کر اس کو حرکت دی جا سکتی ھے ۔

Dolly : (n) [Hindi-"dali".] نذرانہ ۔

Dolly : (a) (١) گڑیا سا ؛ بچے سا ۔ (٢) (کھیل) آسان نشانہ ۔

Dolly : (v) (١) بلانا ( متھانی یا بلانی سے ) ۔ (٢) سنگ مردہ کو چورنا ؛ سنگ مردہ کو چور کر سونا نکالنا : سونا نکلنا ۔

Dolly-shop : (n) بحری گودام ۔

Dolly varden : (n) [f. the character in Dicken's "Barnaby Rudge".] (١) پھلور لباس ۔ (٢) پھلور ہیٹ جو ایك طرف مڑا ھوا ھو ۔ (٣) ٹراؤٹ ( trout ) مچھلی کی ایك نوع ۔

Dolman : (n) [Turkish."dolaman","dolamah".] (١) لانبا ترکی چوغا جو سامنے سے کھلا ھوا ھوتا ھے ۔ (٢) ڈھیلی آستینوں کی فوجی صدری ۔ (٣) زنانہ لبادہ ( کھلی لٹکتی آستینوں کا ) ۔

Dolmen : (n) [mod. F."dolmen".] کھڑے پتھروں پر اڑے پتھروں کا گھیرا ۔

Dolomite : (n) [after M. Dolomieu, a French geologist.] (۱) موتی بلور ؛ ڈولومائیٹ ؛ چونا اور میگنیشیا کا دوہرا کاربونیٹ ۔ (۲) (جمع) (The Dolomitos) ڈولومائیٹ کا پہاڑ ۔

Dolomitic : (a) موتی بلور سے متعلق ؛ ڈولو میٹی ۔

Dolomitization / Dolomization : (n) معدبلور یا ڈولومائیٹ میں تبدیلی ۔

Dolomitize / Dolomize : (v) ڈولومائیٹ میں تبدیل کرنا ۔

Dolorus : (a) [OF."doleros".] (۱) درد ناک ؛ دردآمیز؛ المناک ۔ (۲) اداس ؛ تاریک ؛ وحشت ناک ؛ تیرہ وتار ۔ (۳) غمزدہ ؛ مصیبت زدہ ؛ دکھیا ۔

Dolorously : (adv.) دردناک طریقے سے ؛ وحشتناک طور پر ۔

Dolorousness : (n) درد ناکی ؛ المناکی ؛ وحشت ناکی ؛ اداسی ؛ مصیبت زدگی ۔

Dolose : (a) [L."dolosus".] (۱) مجرمانہ ۔ (۲) قصداً فریب دینے والا ؛ عمداً دغا دینے والا ۔

Dolour / Dolor : (n) [OF."dolor","-our".] غم ؛ درد؛ الم ؛ رنج ؛ دکھ ؛ مصیبت ۔

To make dolour : سوگ منانا ۔

Dolphin : (n) [OF."daulphin".] (۱) خوک بحری ؛ ڈولفین ؛ ایک قسم کا تھن دار جانور جس کی تھوتھنی چونچ کی شکلی کی ہوتی ہے ۔ (۲) ایک قسم کی شوخ رنگ کی مچھلی جو پانی سے نکالنے کے بعد مرتے وقت طرح طرح کے رنگ بدلتی ہے ۔ (۳) (علم النجوم) ڈولفین ۔ (٤) (اساطیر) بنت البحر ۔ (٥) ڈولفین نما آلات ۔ (٦) ایک سیاہ رنگ کا پودوں کا کیڑا ۔

Dolphin : (n) ڈولفین کی طرح ڈبکی مارتے ہوئے تیرنا ۔

Dolphin flower : (n) گل میمون ؛ زبان درقفا ۔

Dolphin fly : (n) ایک سیاہ رنگ کا پودوں کا کیڑا ۔

Dolphin striker : (n) (بحری) پیش جہاز کی چوب کے سہارے کی رسی ۔

Dolt : (n) [OE."dol","dold".] غبی یا کند ذہن شخص ؛ کودن ؛ کوڑھ مغز ؛ احمق ۔

Doltish : (a) کودن سا ؛ کسی قدر غبی ؛ کودن ۔

Doltishly : (adv.) کودن کے طور پر ۔

Doltishness : (n) کند ذہنی ؛ کودن پن ۔

Dolus : (n) [L.] دھوکا ؛ فریب ۔

Dom : (n) [Pg."dom",L."dominus".] (۱) پرتگالی اوربرازیلی خطاب ۔ (۲) تعظیمی خطاب جو معزز رومن کیتھولک پادریوں اور راہبوں کے نام کے پہلے آتا ہے ۔ (۳) (امریکا) تاش کا ایک کھیل ۔

Dom : (n) [L."domus".] بڑا گرجا ۔

-dom : (suffix) اسم یا صفت کا (لاحقہ) بمعنی "عہدہ" ؛ "حالت" ؛ "عمل داری" ۔

Dom pedro : (n) تاش کا ایک کھیل ۔

Domain : (n) [mod. F."domaine".] (۱) جاگیر ؛ علاقہ ؛ تعلقہ ؛ مقبوضات ؛ ممالک ؛ محروسہ ؛ ملک ۔ (۲) عمل داری ؛ سلطنت ؛ قلمرو ؛ حلقۂ اثر ؛ دائرۂ اقتدار ؛ حدود اختیار ۔ (۳) حلقہ ؛ دائرہ ؛ خیال و عمل کا میدان ۔ (٤) (ریاضیات) حلقہ ۔

Eminent Domain : ملکیت فرماں روا ؛ تصرف مالکانہ (فرماں روا کا اپنے ملک کی زمین پر) ۔

Domainial /Domanial : (a) مقبوضات یا حلقۂ اثر سے متعلق ۔

Domal : (a) [mod. L."domalis".] (۱) (فلکیات) خانہ سے متعلق ۔ (۲) گھریلو ۔

Domboc : (n) (۱) قدیم ٹیوٹانی قوانین کا مجموعہ ۔ (۲) دیکھو Doom book ۔

Domdaniel : (n) [F.] ایک افسانوی آبدوز کمرہ جہاں ایک ساحر اپنے شاگردوں سے ملا کرتا تھا ۔

Dome : (n) [L."domus".F."dome".] (۱) (شعر) شاندار عمارت یا محل ؛ قصر ۔ (۲) گنبد ؛ قبہ ۔ (۳) قدرتی گنبد یا چھتر (آسمان وغیرہ) ۔ (٤) پہاڑ وغیرہ کی مدور چوٹی ۔ (٥) بھٹی کا ڈھکن ۔ (٦) مثلثی منشور ۔ (٧) بائلر کا اونچا مخروطی حصہ ؛ ریل کے ڈبے کی چھت ۔ (٨) گھڑی کے اندرونی خول کا پچھلا

حصہ ۔ (۹) کوئی گنبد نما شے ۔
(۱۰) (عامیانہ) آدمی کا سر ۔

Dome : (v) (۱) گنبد نما بنانا ۔ (۲) گنبد یا قبے سے مزین کرنا ۔ (۳) گنبد کی طرح ابھرنا ۔

Domed : (a) (۱) گنبد نما ؛ قبہ نما ۔ (۲) گنبد دار ؛ قبہ دار ۔

Doment : (n) [Do+-MENT.] تقریب ؛ تفریح ۔

Domesday : (n) Dooms Day کی متروک شکل ۔

Domesday book : (n) کتاب بندوبست ؛ بندوبست آراضی کی یادداشت جو انگلستان میں (SLOAC-AY) ولیم فاتح کے حکم سے تیار کی گئی تھی ۔

Domestic : (a) [L."domesticus".] (۱) خانگی ؛ گھریلو ؛ خاندانی ۔ (۲) اندرونی ؛ داخلی ۔ (۳) سودیشی ؛ دیسی ؛ خانہ ساز ۔ (٤) پالتو ؛ پالو ۔ (۵) گھریلو زندگی کا شائق ۔

Domestic : (n) (۱) خدمت گار ؛ نوکر ۔ (۲) خانہ ساز اشیاء خصوصاً کپڑے ۔

Domestic affairs : (n) خانگی امور ؛ داخلی امور ۔

Domestic animal : (n) پالتو جانور ۔

Domestic architecture : (n) ایک یا ایک سے زیادہ مکانوں کی عمارت ۔

Domestic economy : (n) نظام خانہ داری ۔

Domestic fowl : (n) پالتو مرغ ۔

Domestic science Home : (n) علم خانہ داری ۔

Domestically : (adv.) خانگی طور پر ۔

Domesticable : (a) سدھارنے کے قابل ؛ تربیت پذیر ؛ مہذب بننے کے قابل ۔

Domesticate : (v) (۱) (نو آبادی کو) ملکی یا شہری حقوق دینا ؛ (دوسرے ملک کے جانوروں کو) اپنے ملک کی آب و ہوا کا عادی بنانا ۔ (۲) گھریلو زندگی کا شائق بنانا ۔ (۳) پالو یا پالتو بنانا ؛ ہلانا ؛ سدھانا ؛ قابو میں لانا ۔ (٤) مہذب بنانا ؛ متمدن بنانا ۔

Domesticated : (a) پالا ہوا ؛ سدھایا ہوا ؛ پوسا ہوا ۔

Domestication : (n) سدھانا ؛ تربیت کرنا ؛ متمدن بنانا ۔

Domesticator : (n) سدھانے والا ؛ پالنے والا ۔

Domesticity : (n) (۱) گھریلو پن ۔ (۲) خانگی زندگی ؛ خانہ نشینی ؛ خلوت ۔ (۳) سادگی ۔ (٤) الو ھونا ۔ (۵) (جمع) گھریلو انتظام ۔

Domesticize : (v) دیکھو Domesticate

Domett : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کا سوتی کپڑا جس میں اون کی آمیزش ھوتی ھے ۔

Domeykite : (n) [after Domeyko, a Chilian mineralogist.] تانبے کا خالص آرسینائیڈ ۔

Domic /-al : (a) قبے کا؛ قبہ نما؛ قبے سے متعلق؛ گنبد دار ۔

Domicile : (n) [F."domicile".] (۱) جائے بود و باش ؛ مکان ؛ وطن ۔ (۲) (قانون) مستقل سکونت کی جگہ ؛ سکونت ؛ مسکن ۔ (۳) وہ جگہ جہاں ہنڈی واجب الادا ھو ۔

Domicile : (v) (۱) کسی جگہ بود و باش اختیار کرنا ؛ آباد کرنا یا ھونا ؛ قائم کرنا ۔ (۲) ہنڈی کو کسی خاص مقام پر واجب الادا قرار دینا ۔

Domiciled bill : (n) مختص المقام ہنڈی ۔

Domiciliary : (a) (۱) مسکن یا بود و باش سے متعلق ۔ (۲) (حیوانیات) خلافی ۔ (۳) خانگی ؛ داخلی ۔ (٤) معذور فوجیوں کی سکونت و نگہداری سے متعلق ۔

Domiciliary : (n) معذور فوجیوں کی جائے سکونت ؛ رہائش گاہ ؛ بیرک ۔

Domiciliary visit : (n) خانہ تلاشی ؛ کسی مکان کا معائنہ جو سرکاری ملازمین کریں ۔

Domiciliate : (v) سکونت اختیار کرنا ۔

Domiciliation : (n) آباد کرنا یا ھونا ۔

Domina : (n) [L.] منتظم راہبہ ۔

Dominance/Dominancy : (n) [f. next.] حکومت ؛ اقتدار ؛ غلبہ ؛ اثر ؛ تسلط ۔

Dominant : (a) (۱) حاکم ؛ غالب ؛ فرماں روا ؛ با اثر ؛ برسر اقتدار ؛ ذی اثر ؛ سربرآوردہ ۔ (۲) (اونچائی کی صفت) سب سے بلند یا نمایاں ؛ سربہ فلک ۔ (۳) ( موسیقی) سرگم کے پانچویں سُر سے متعلق ۔ (٤) جدی خصوصیت کا حامل ۔

Dominant : (n) (۱) (موسیقی) سرگم کا پانچواں سُر ۔ (۲) غالب خاصہ ۔ (۳) غالب درخت ۔ (٤) غالب محرک ۔

Dominant land /tenementt : (n) (رومی قانون) زمین یا مکان جس کے لئے خدمت ادا کرنی پڑتی ہے ۔

Dominant wavelength : (n) غالب طول موج ۔

Dominantly : (adv.) حاکمانہ ؛ بااثر طور پر ۔

Dominate : (v) (۱) حکومت کرنا ؛ تسلط یا غلبہ رکھنا ؛ چھایا ہوا ہونا ۔ (۲) غالب ہونا ؛ بر سر اقتدار ہونا ؛ سر بر آوردہ ہونا ؛ نمایاں ہونا ؛ پیش پیش رہنا ۔ (۳) (بلند جگہ سے) کسی منظر کا نظر آنا ؛ منظر پر حاوی ہونا ۔

Dominating : (a) حاکمانہ ۔

Domination : (n) (۱) حکومت ؛ فرمانروائی ؛ غلبہ ؛ اقتدار ؛ اثر؛ تسلط ۔ (۲) (جمع) چوتھے درجے کےفرشتے ۔

Dominative : (a) حاکمانہ ۔

Dominator : (n) حاکم ؛ غالب ۔

Domineer : (v) [Du."domineren".] (۱) حکم چلانا ؛ جبر سے حکومت کرنا ؛ حکومت جتانا ؛ تحکم سے کام لینا ۔ (۲) سربلندھونا ۔ (۳) تسلط جمانا ۔

Domineer : (n) حاکمانہ شان ۔

Domineering : (a) جابر ۔

Domineeringly : (adv.) تحکمانہ ؛ جابرانہ ۔

Domineeringness : (n) جابر ہونا ۔

Dominial : (a) [L."dominium"+-AL.] ملکیت سے متعلق ۔

Dominical : (a) [med.L."dominicalis".] (۱) حضرت عیسیٰ کا؛ حضرت عیسیٰ سے متعلق ؛ عیسوی ؛ مسیحی ۔(۲) یوم السبت کا ؛ اتوار کا ۔

Dominical letter : (n) کلینڈر میں اتوار کی نشاندہی کرنے والا حرف ۔

Dominical year : (n) عیسوی سن ۔

Dominican : (a) سینٹ ڈومینک کا ؛ ڈومینکی راہب کا ۔

Dominican : (n) ڈومینکی راہب یا درویش ۔

Dominie : (n) [L."domine".] (۱) مدرس ؛ ماسٹر ؛ مُلاّ ؛ مولوی ؛ اسکول کا معلم ؛ ٹیچر ۔ (۲) ( امریکا) پادری کا خطاب ۔

Dominion : (n) [Fr."dominion".] (۱) حکومت ؛ عمل داری ؛ فرماں روائی ؛ تسلط ؛ قبضہ ؛ قلمرو ۔ (۲) جاگیردار کا علاقہ ؛ ریاست ؛ جاگیر ؛ سلطنت ؛ عمل داری ؛ مقبوضات ۔ (۳) (قانون) حق ملکیت ۔(٤) خود مختار ریاست۔ (۵) (جمع) چوتھے درجے کے فرشتے ۔

Eminent Dominion : تصرف مالکانہ ۔

The old dominion : (۱) ورجینیا۔(۲)ممالک محروسہ ۔ (۳) کناڈا ؛ آسٹریلیا وغیرہ ۔

Dominium : (n) حق ملکیت ۔

Domino : (n) [F."domino".] ڈھیلا لبادہ جس میں نیم نقاب ہوتا ہےتاکہ کوئی صورت نہ پہچان سکے؛ نیم نقاب ۔(۲) وہ شخص جو ایسا لبادہ پہنے ہو ۔ (۳) ڈومینو کھیل کا مہرہ ؛ (جمع) ڈومینو کھیل ۔ (٤) اختتام کا اظہار ۔

Domino bridge : (n) دیکھو draw bridge

Domite : (n) [f. Puy de Dome in Auvergne.] بھورے رنگ کا جھام پتھر ۔

Dompt : (v) [F."dompter".] مقابلہ کرنا ۔

Don : (n) [Sp. "don".] (۱) ہسپانوی خطاب جو نام سے پہلے آتا ہے ۔(۲) ہسپانوی (معزز شخص) ؛ ہسپانیا کا باشندہ ۔ (۳) معزز شخص ؛ ممتاز شخص ۔ (٤) کسی فن کا ماہر ؛ استاد ۔(۵) کالج کاصدر؛ مودب یا رفیق (ٹیوٹر یا فیلو ) ؛ معلم ۔ (٦) تاش کا ایک کھیل ۔

Don : (v) [Contraction from "do on".] (۱) پہننا ( لباس ) ۔ (۲) چہرے یا جسم پر مالش کرنا ۔ (۳) اختیار کرنا ۔

Don juan : (a) [f. a legendry nobleman.] عیاش ۔

Don juanism : (n) ہوس پرستی ۔

Don-quixote : (n) [Sp.] غیر عملی تصوریت پسند ۔

Dona : (n) [Sp. and pg.] (۱) ہسپانوی یا پرتگالی خاتون ۔ (۲) تعظیمی خطاب ۔(۳) (عامیانہ) عورت ؛ معشوقہ ؛ محبوبہ ۔

Donary : (n) [L."donarium".] مال وقف ؛ نذر ۔

Donatry : (n) دیکھو Donatory

Donate : (v) [L."donat".] دینا ؛ عطا کرنا ۔

Donation : (n) (۱) عطا ؛ بخشش ؛ تہدیہ ۔(۲) عطیہ ؛ تحفہ ؛ ہدیہ ۔(۳) (قانون) ہبہ ۔

Donation party : (n) دعوت جس میں ہر مہمان تحفہ لاتا ھے ۔

Donatism : (n) Donatus کے مقلدین کے عقائد ۔

Donatist : (n)[L."Donatista".] Donatus کے مقلدین جن کا عقیدہ تھا کہ وہی سچے عیسائی ہیں ۔

Donatistic /-al : (a) Donatus کے مقلدین یا ان کے عقیدے سے متعلق ۔

Donative : (a) ہدیتاً ۔

Donative : (n) (۱) پادری کا عہدہ جو (بے اُسقف وغیرہ کے توسط کے) اس رئیس کی طرف سے ملے جس نے اس کی تنخواہ کے لئے جائداد وقف کی ھے ۔(۲) عطیہ ؛ ہدیہ ؛ تحفہ ؛ خصوصاً سرکاری انعام ۔

Donator : (Af. "donatour".] معطی ؛ دہندہ ۔

Donatory : (n) جسے عطیہ ملے ؛ معطی الیہ –

Done : (a) (۱) ختم شدہ ؛ انجام یافتہ ۔(۲) مجبور شکست یا قضا ۔(۳) پکا ہوا ۔ (٤) تکمیل یافتہ ۔

Done brown : (a) جو ٹھگا یا بے وقوف بنایا گیا ہو ۔

Done for : (a) (۱) خستہ ۔ (۲) جس کی قسمت میں ہلاکت ہو ۔(۳) شکست خوردہ ۔(٤) پھینکا ہوا ۔

Done in : (a) تھکا ہوا ؛ خستہ ۔

Donee : (n) موہوب الیہ ؛ معطی الیہ ؛ جسے عطیہ ملے ۔

Dong : (v) [Echoic.] (۱) بجنا (بڑے گھنٹے کی طرح)۔ (۲) سخت ضرب ۔(۳) عضو تناسل (مردانہ)۔

Dong : (n) گھنٹے کی آواز ۔

Donga : (n) [Native.] گھاٹی ۔

Donjon . (n) [F.] قلعہ کا بڑا مینار ؛ قلعے کا مستحکم ترین مقام ۔

Donk : (n) [by shortening.] دیکھو Donkey

Donkey : (n) [perhaps f."dun+key".] (۱) گدھا ؛ خر ؛ حمار ۔ (۲) احمق ؛ بے وقوف ۔ (۳) لکڑی چیرنے کی ایک بنچ ۔

Donkey boy /man : (n) (۱) گدھے کا نگہبان ۔(۲) ضمنی انجن چلانے والا ۔

Donkey cart : (n) گدھا گاڑی ۔

Donkey engine : (n) ضمنی دستی انجن ؛ جہاز کے عرشے کا انجن جو مال اٹھانے کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

Donkey pump : (n) ضمنی پمپ ۔

Donkeyback : (adv.) گدھے پر ۔

Donkeyish : (a) مانند خر ۔

Donkeyism : (n) بے وقوفی ۔

Donkey's breakfast : (n) (عامیانہ) پیال کی توشک ۔

Donkey's years : (n) (عامیانہ) طویل مدت ۔

Donkeywork : (n) محنت ؛ مشقت ۔

Donna : (n) [It.] خاتون ؛ اطالوی خاتون کا اعزازی یا تعظیمی خطاب ۔

Prima donna : اوپیرا میں سب سے اچھی گانے والی ۔

Donna : (n) [F.] (۱) مفروضه یا مفروضے ۔(۲) بنیادی واقعه یا خیال ۔

Donnish : (a) کالج کے صدر سے متعلق ؛ ملایانه ؛ مولویانه ۔

Donnishness : (n) ملاپن ؛ مولوی پن ۔

Donnot : دیکھو Do-naught

Donny-brook / Donnybrook fair : (n) ہنگامے یا لڑائی جھگڑے کی جگه ۔

Donor : (n) [AF."donour".] (۱) واہب ؛ موہب ؛ ہبه کننده ؛ معطی ؛ عطا کرنے والا ۔ (۲) (کیمیا) متعامل ۔

Donship : (n) (۱) معلم کی شخصیت ۔ (۲) Don کا خطاب رکھنا ۔

Don't : (n) (۱) ممانعت ؛ امتناع ؛ نہیں ۔

Don't : (v) ممانعت کرنا ؛ نہیں کہنا ۔

Don't : دیکھو Do not

Donzel : (n) [It."donzello".] نوجوان امیر جو ابھی نائیٹ نه ہوا ہو ۔

Doo : (n) دیکھو Dove

Doob : (n) [ Hindi."dub".] دوب (گھاس) ۔

All of a doobah : ہیجانی حالت ۔

Doodle : (n) [Lg."dudeltolf".] احمق ؛ بے وقوف ۔

Doodle : (v) بے وقوف بنانا ؛ دھوکا دینا ۔

Doodle : (v) [Ger. "dudeln".] مشك باجا بجانا ۔

Doodle : (n) [Short for "haydoodle".] بھوسه کا انبار ۔

Doodle : (n) مورشیر کا پہل روپ ۔

Doodle : (v) (۱) غیر ارادی طور پر کچھ کرنا ؛ لکھنا ؛ نقشه بنانا ۔ (۲) غیر ارادی سرگرمی کرنا ۔

Doodle : (n) غیر ارادی تحریر یا خاکه ۔

Doodle bug : (n) مورشیر کا پہل روپ ۔

Doodle-sack : (n) بین ؛ مشك باجا ۔

Doodler : (n) (۱) غیر ارادی طور پر لکھنے والا ۔ (۲) ہاں نہیں کرنے والا ؛ پس و پیش کرنے والا ۔

Dool/Dole : (n) (۱)حد فاصل ؛ نشان ؛ سرحد ۔ (۲) گول (کھیل کا) ۔

Dool : (n) غم ؛ رنج ؛ اندوه ۔

Doolie/Dooly : (n) [Hindi."doli".] ڈولی ؛ بیمار ڈولی ۔

Doom : (n) [OE.] (۱) قانون ؛ آئین ؛ ضابطه ۔ (۲) فیصله ؛ حکم ؛ فتوی ٰ ۔ (۳) عاقبت ؛ محشر ؛ قیامت؛ انجام (خصوصاً برا) ۔ (٤) تباہی ؛ بربادی ؛ ہلاکت ؛ فنا ؛ موت ۔ (٥) مقسوم ؛ تقدیر ۔

Day of doom : روز محشر ۔

Doom : (v) (۱) سزا کا حکم سنانا ؛ کسی سخت کام یا برے انجام کے لئے نامزد کرنا ۔ (۲) تباہی کے لئے نامزد کرنا ؛ ہلاکت کے حواله کرنا ۔ (۳) حکم دینا ؛ فتوا دینا ۔

Doom book : (n) قدیم ٹیوٹانی قوانین کا مجموعه ۔

Doom ring : (n) (اثریات) پتھروں کا حلقه جو قدیم فارس کی عدالت کی حدبندی کرتا تھا ۔

Doom-sayer : (n) بد بختی کا پیش گو ۔

Doom tree : (n) درخت جو دار کا کام دیتا تھا ۔

Doomage : (n) حساب نه دینے کی صورت میں تشخیص مالیت ۔

Doomer : (n) (۱) جج ۔ (۲) برائی یا بدبختی کا پیش گو ۔

Doomful : (a) منحوس ۔

Doomlike : (a) منحوس ۔

Doomsday : (n) یوم الجزاء ؛ قیامت کا دن ۔

Doomsman : (n) جج ۔

Doomster : (n) دیکھو Doomsman

Door : (n) [OE."duru".] (۱) دروازه ؛ در ؛ باب ۔ (۲) داخله ؛ گزر ؛ رسائی ؛ اندر یا باہر کا رسته ۔

In doors : اندرون خانہ ؛ گھر کے اندر ۔

Next door : بغل میں ؛ نزدیک ؛ بازو میں ۔

Next door to : تقریباً ویساہی ؛ بمنزلہ ۔

Out of doors : (گھرکے) باہر ؛ کھلی ھوا میں ؛ غیر معلق ۔

To close the door upon : (۱) اندر جانے کی راہ بند کرنا ۔(۲) بحث ختم کرنا ۔

To darken a door : آنا ؛ ملنا ۔

To keep open doors : اجازت عام دینا ۔

To lay / lie / be at the door of : کسی کے سر الزام دھرنا ؛ کسی پر الزام عائد کرنا یا ھونا ۔

To open a door to : راہ نکالنا ۔

Within doors : اندر ؛ گھر میں ۔

Without doors : باہر ؛ کھلی ھوا میں ۔

Door alarm : (n) دروازہ گجر ۔

Door badge : (n) گھر میں موت ھونے کی علامت جو دروازے پر لگائی جاتی ھے ۔

Door bell : (n) دروازہ گھنٹی ۔

Door case / Door frame : (n) چوکھٹ ۔

Door check : (n) دروازہ روک ۔

Door cheek : (n) دیکھو Door posts

Door-keeper /Doorkeeper : (n) دربان ۔

Door-key child : (n) بچہ جو گھر کی کنجی لیکر اسکول جاتا ھے تاکہ والدین کی غیر حاضری میں گھر واپس آسکے ۔

Door mat : (n) (۱) پا انداز ؛ دروازے کی چٹائی جس پر جوتا رگڑ کر صاف کیا جاتا ھے ۔(۲) وہ شخص جس کی کوئی قدروقیمت نہ ھو ۔ (۳) ٹیم جو سب سے پیچھے رہتی ھو ۔

Door money : (n) زر داخلہ ؛ وہ رقم جو تماشا گاہ کے دروازے پر لی جاتی ھے ۔

Door opener : (n) (۱) دروازہ کھولنے کی ترکیب ۔ (۲) قیمتی تحفہ (تجارت کو فروغ دینے کے لئے)۔

Door plate : (n) (دروازے پر کسی صاحب خانہ کے) نام کی تختی ۔

Door post : (n) دروازے کے بازو ۔

Door sill : (n) دروازے کی دہلیز ۔

Door stead : (n) ڈیوڑھی ۔

Door step : (n) دہلیز کا زینہ ۔

Door stone : (n) سنگ در ؛ سنگ آستانہ ؛ چوکھٹ کا پتھر ؛ آستانہ ۔

Door stop : (n) دروازہ کو بہت زیادہ کھل جانے سے روکنے کی ترکیب ۔

Door-to-door : (a) (۱) گھر گھر ؛ در بدر ۔(۲) گھر گھر پہنچانے والا ۔

Door-weed : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Door-yard : (n) دروازہ کے سامنے کا احاطہ ۔

Doored : (a) دروازہ دار ۔

Doorless : (a) بے در ؛ بے دروازہ ۔

Doornail : (n) دروازوں پر جڑنے کی کیل ؛ گل میخ ۔

Doorward / Durward : (n) [OE."weard".] دربان ؛ محل کا محافظ ۔

Doorway : (n) (۱) دروزاہ ؛ در ۔(۲) راہ ۔

Doozer/Doozy : (n) [perhaps after "daisy".] غیر معمولی ۔

Dop : (Du.] (۱) منجھ روپ کا غلاف ۔(۲) تانبے کا پیالہ جس میں ہیرا جڑا دیتےہیں (کاٹنےاورجلادینے کے لئے)۔(۳) ایک قسم کی انگوری شراب ۔

Dope : (n) [Du."doop".] (۱) کوئی گاڑھی رقیق شے ؛ چرب مائع ؛ چکنائی ۔(۲) لک یا وارنش خصوصاً

وہ جو ہَوائی جہاز میں استعمال ہوتی ھے ۔ (۳) خواب آور یا دماغ کو معطل کر دینے والی دوا ۔ (٤) گھوڑ دوڑ سے متعلق اطلاع ؛ غلط اطلاع ؛ اطلاع ۔ (۵) غبی ؛ کودن ؛ شخص ۔

Dope : (v) خواب آور یا نشہ لانے والی دوا کھلانا یا ملانا ۔ (۲) پتاچلانا ۔ (۳) سست اور فرماں بردار بنانا ۔ (٤) خواب آور یا نشہ آور دوا کا عادی ہونا ۔

Dope fiend : (n) نشہ آور دوا کا عادی ۔

Dope off : (n) زیادہ اونگھنا ۔

Dope out : (v) (۱) پتا چلانا ۔ (۲) پہلے سے انتظام کرنا ۔

Dope ring : (n) منشیات بیچنے یا درآمد کرنے والوں کا جتھا ۔

Dope story : (n) خبروں کا پس منظر ۔

Dopehead : (n) (عامیانہ) افیونی ۔

Dopesheet / Dopebook : (n) (۱) شرط بازوں کی اطلاع کے لئے گشتی چٹھی ۔ (۲) کسی چیز سے متعلق تفصیلی اطلاعات کی گشتی چٹھی ۔

Dopester : (n) سیاسی اور دوسرے معاملات کا پیش گو ۔

Dopey / Dopy : (a) (۱) بدھوش ۔ (۲) سست ۔ (۳) کند ذہن ۔

Doppelganger : (n) دیکھو Double-ganger

Dopper : (n) [Du."dooper".] ولندیزی بیپٹسٹ ۔

Dopplerite : (n) [f. Doppler, a German physicist.] ایک بے شکل ہائیڈرو کاربن ۔

Dor / Dorr : (n) [OE."dora".] (۱) ایک کیڑا جو اڑتے وقت زور سے بھنبھناتا ھے ۔ (۲) ایک قسم کا بھونرا ؛ بھونرا ؛ گبریلا ۔

Dorado : (n) [Sp."dorado".] (۱) دیکھو Dolphin (۲) (علم النجوم) تیغ ماہی ۔

Dorcas : (n) بائبل میں ایک عورت کا نام ۔

Dorcas society : (n) عورتوں کی انجمن (غریبوں کو کپڑا بانٹنے کے لئے)۔

Dore : (a) [F.] (۱) طلائی ۔ (۲) طلا آمیز ۔

Doree / Dorey : ایک قسم کی سمندری مچھلی جسے John Dory بھی کہتے ہیں ۔

Dorhawk : (n) پشہ خوار ۔

Doria / Dorea : (a) [Hindi. "doriya".] ڈوریا (کپڑا) ۔

Dorian : (a) [L."Dorius"] ڈوریا (قدیم یونانی ضلع) کا ۔

Dorian : (n) ڈوریا کا باشندہ ۔

Dorian mode : (موسیقی) قدیم یونانی سادہ اور سنجیدہ طرز ۔

Doric : (a)[L."Doricus".] (۱) ڈوریا کا ۔ (۲) ڈوریا کے باشندوں سے متعلق ۔ (۳) دیہاتی (زبان) ؛ گنوارو ؛ ٹھیٹھ ؛ دہقانی ۔ (٤) قدیم مضبوط اور سادہ یونانی طرز تعمیر سے متعلق ؛ ڈوریائی ۔

Doric : (n) (۱) قدیم یونان کی ایک مقامی بولی ۔ (۲) دیہاتی یا دہقانی انگریزی ۔ (۳) ڈوریائی طرز تعمیر ۔

Doricism : (n) ڈوریائی طرز اظہار ۔

Dorism : (n) (۱) ڈوریائی کلچر ۔ (۲) ڈوریائی طرز بیان ۔

Dorize : (v) [Gr."dorizin".] ڈوریائی اطوار کی یا زبان کی نقالی کرنا ۔

Dorking : (n) [f."Dorking"in Surrey.] ڈوکنگ نسل کی مرغی ۔

Dorlach : (n) [Gael ."dorlach".] (۱) بنڈل ؛ گٹھر ۔ (۲) سوٹ کیس ۔

Dormancy : (n) [f. next. ] حالت خواب ؛ سکوت ؛ خوابیدہ ؛ بے حرکت اور معطل ہونا ۔

Dormant : (a) [OF."dormant".] (۱)خوابیدہ ؛ بےحس وحرکت ۔ (۲) (نقابت) ( کسی جانور کی تصویر ) خوابیدہ حالت میں ۔ (۳) معطل ؛ ساکت ؛ مخفی ۔ (٤) دیکھو Dorment window ۔

Dormant account : (n) غیر چالو کھاتا ۔

Dormant bolt : (n) مخفی چٹخنی ۔

Dormant partner : (n) وہ شریک جس کا کاروبار میں دخل نہ ہو ؛ غیر کار گزار شریک ۔

Dormant table : (n) زمین میں جڑی ہوئی میز ۔

Dormant warrant : (n) وارنٹ جس میں نام کا خانہ خالی ہو ۔

Dormant window : (n) دیکھو Dormer window

Dormer : (n) [OF."dormeor".] ڈھلوان چھت میں باہر کو نکلی ہوئی کھڑکی ؛ خواب گاہ دریچہ ۔

Dormer window : (n) دیکھو Dormer

Dormered : (a) خواب گاہ دریچہ دار ۔

Dormette : (n) [F.] (ہوائی جہاز کی) نشست جس میں لیٹا جاسکے ۔

Dormeuse : (n) [F.] (۱) سفری گاڑی جس میں مسافر سو سکتا ہے ۔

Dormient : (a) [L."dormientem".] خوابیدہ ۔

Dormition : (n) [L."dormitionem".] (۱) خواب ۔ (۲) (مجازاً) موت ۔

Dormitive : (a & n) [F."dormitif".] خواب آور ؛ مسکن ۔

Dormitory : (n) [L."dormitorium".] (۱) وہ کمرہ جس میں بہت سے لوگ سوتے ہیں ؛ عام خواب گاہ (اسکول وغیرہ میں) ۔ (۲) شہر کے کاروباری لوگوں کے مکانات مضافات میں ۔

Dormouse : (n) [Origin unkn.] (۱) گلہری کی قسم کا ایک کترنے والا جانور ؛ نیم چوہا ؛ زبابہ ۔ (۲) خواب آلود شخص ۔

Dormouse : (n) خواب آلود ؛ اونگھتا ہوا ۔

Dormy /Dormie : (a) [Origin unkn .] (گولف) وہ کھیلنے والا جو دوسرے سے اتنے ہی پوائنٹ آگے ہو جتنے کھیلنے کو باقی ہوں ۔

Dornick : (n) [f."Doornik" in Belgium ] ایک قسم کا کپڑا ۔

Dornick : (n) [Ir."Gael."dornog".] (۱) گول پتھر ۔ (۲) خام لوہے کی چٹان جو لیمنائیٹ کی کان میں ملتی ہے ۔

Dorothy bag : (n) عورتوں کا ہینڈبیگ جو کلائی پر لٹکایا جاتا ہے ۔

Dorothy perkins : (n) [personal name.] بیل دار گلاب ۔

Dorr : Dor کی متبادل شکل ۔

Dorsad : (adv) [L."dorsum".] پشت کی جانب ؛ ظہر رویہ ۔

Dorsal : (a) [med. L."dorsalis".] (تشریحات ، نباتیات ، حیوانیات) پستی ؛ ظہری ؛ عقبی؛ ابھری ہوئی پشت کا ۔

Dorsal : (n) قربان گاہ کے پیچھے پڑے ہوئے کپڑے ۔

Dorsal fin : (n) ظہری مہپر ۔

Dorsal vertebra : (n) فقرات ظہر ۔

Dorsally : (adv.) پچھلی طرف ؛ پشت کی طرف ۔

Dorse : (n) [LG."dorsh".] کاڈ مچھلی کا بچہ ۔

Dorsel : (n) دیکھو Dossel اور Dossal

Dorser : دیکھو dosser

Dorsi /Dors : سابقہ بمعنی "ظہر" ؛ "پشت" ۔

Dorsibranchiate : (a) (حیوانیات) ظہری خیشومی ۔

Dorsiduct : (v) پشت کی طرف مڑنا یا کھچنا ۔

Dorsiferous : (a) (نباتیات، حیوانیات) پشت بردار ۔

Dorsifixed : (a) ہم پشت ؛ ہم رست ؛ ہم نمو ۔

Dorsiflex : (v) پس خمیدہ کرنا ؛ پیچھے کی طرف مڑنا ۔

Dorsiflexion : (n) پس خمیدگی ؛ ظہری خمیدگی ۔

Dorsigerous : (a) پشت بردار ۔

Dorsigrade : (a) پشت پاچال ۔

Dorsimedian : (a) وسط پشتی ۔

Dorsimesal /Dorsomesal : (a) وسط پشتی ۔

Dorsimeson : (n) وسط پشتی لکیر ۔

Dorsiparous : (a) (حیوانیات) پشت زا ؛ (نباتیات) پشت ثمرا ۔

**Dorsispinal** : (a) ظہری نخاعی ۔

**Dorsiventral** : (a) (تشریح) ظہری بطنی ؛ (نباتیات) دو رخا ۔

**Dorso /Dors** : سابقہ بمعنی " ظہر" ؛ "پشت" ۔

**Dorsoabdominal /Dorsabdominal** : (a) پشت و شکم سے متعلق ؛ پشتی شکمی ۔

**Dorsolateral** : (a) پشت اور پہلوؤں سے متعلق ؛ ظہری جانبی ۔

**Dorsolum / Dorsulum** : (n) [mod . L.] میان ظہر ؛ ظہیر ۔

**Dorsolumbar** : (a) ظہری بدنی ۔

**Dorsomedian** : (a) ظہری وسطی ۔

**Dorsoventral** : (a) دیکھو Dorsiventral

**Dorsoventrally** : (adv.) ظہری بطنی طور پر ؛ ظہری بطنی طرف ۔

**Dorsum** : (n) [L.] (۱) ظہر پشت ۔ (۲) کسی عضو کی بالائی یا محدب سطح ۔ (۳) یك وقتی لفظ ؛ پشتہ ۔

**Dort** : (v) [Origin unkn.] روٹھ جانا ۔

**Dortour /Dorter** : (n) [Of."dortour".] عام خوابگاہ خصوصاً خانقاہ میں ۔

**Dorts** : (n) [Origin unkn.] بد مزاجی ؛ خفگی ۔

**Dory** : (n) [F."doree".] دیکھو Doree

**Dory** : (n) [Origin unkn.] چپٹے پیندے کی ڈونگی ؛ خصوصاً امریکا ماہی گیر جہاز کی کشتی ۔

**Dosage** : (n) [f.DOSE+-AGE.] (۱) دوا کئی خوراکوں میں دینا ۔ (۲) خوراک ؛ معتاد ۔

**Dose** : (n) [F.] (۱) دوا کی خوراک ؛ معتاد ؛ گھان ۔ (۲) (مجازاً) ردا ( خوشامد یا سزا کا)۔ (۳) (معاشیات) جرعہ (مقدار) ۔

Marginal dose : (معاشیات) جرعہٴ حاشیائی ؛ آخری گھان ۔

**Dose** : (v) (۱) دوا دینا ؛ (دوا کی) خوراک پلانا ؛ (دوا کی) خوراک بنانا ۔ (۲) آمیزش کرنا ؛ ملونی کرنا ۔ (۳) دوا کھانا ۔

**Dosimeter** : (n) خوراک پیما ؛ معتاد پیما ۔

**Dosimetric** : (a) خوراک پیمائی سے متعلق ۔

**Dosimetry** : (n) خوراک پیمائی ؛ معتاد پیمائی ۔

**Dosiology /Dosology** : (n) خوراک کا علم ؛ معتادیات ؛ علم خوراکاں ۔

**Dosis** : (n) [Med. L.] دیکھو Dose

**Doss** : (n) [F."dos".] (۱) پلنگ ؛ (خصوصاً ادنیٰ قسم کی اقامت گاہ کا) ۔ (۲) خواب ؛ نیند ۔

**Doss** : (v) [Origin unkn.] سینگوں سے دھکیلنا ؛ زور سے پٹکنا ۔

**Doss** : (v) سونا (خصوصاً ادنیٰ قسم کی اقامت گاہ میں ) ۔

**Doss-house** : (n) ادنیٰ قسم کی اقامت گاہ ۔

**Dossal/Dossel** : (n) [med.L."dossale".] دیکھو Dorsal

**Dosser / Dorser** : (n) [OF."dossier".] (۱) قربان گاہ کے پیچھے پڑے ہوئے کپڑے ۔ (۲) دوہری جڑی ہوئی ٹوکری ۔

**Dosser** : (n) ادنی قسم کی اقامت گاہ میں سونے والا ۔

**Dossier** : (n) [F."dossier".] (۱) کاغذات کا فائل ؛ دستاویزوں کا سٹ خصوصاً کسی شخص کے چال چلن کی یاد داشت ۔ (۲) کسی افسانوی کردار سے متعلق مصنف کی یاد داشت ۔

**Dossil** : (n) [OF."dosil".] (۱) پھایا ۔ (۲) طباعت میں تختی سے رنگ صاف کرنے کا کپڑا ۔

**Dossy** : (a) [Sc."dossie".] بنا ٹھنا ؛ چھیلا بنا ہوا ۔

**Dost** : دیکھو Do

**Dot** : (n) [OE."dott".] (۱) نقطہ ؛ بند کی ؛ بندی ۔ (۲) (علم ہجا) وقف کامل کا نشان ۔ (۳) (نغمہ نگاری) ایك علامت جو مختلف چیزوں کے لئے آتی ہے ۔ (٤) چھوٹی چیز یا چھوٹی شے ؛ حقیر شے ؛ ننھا بچہ ۔ (۵) نوکیلی چیز کے ضرب کی آواز ۔

In the year dot : جہاں تك حساب لگایا جا سکے ۔

Off one's dot : ( عامیانہ ) خبطی ۔

Dot : (n) مالی چیز جس کی صرف سالانہ آمدنی شوہر کے قبضہ و اختیار میں ہو ۔

Dot : (v) (۱) نقطوں سے نشان کرنا ۔ (۲) نقطے لگانا ؛ نقطے دینا ۔ (۳) جا بجا ہونا یا نظر آنا ۔ (٤) (نقطوں کی طرح ) بکھیرنا یا منتشر کرنا ۔

To dot down : خلاصہ لکھنا ۔

To dot in : نقطے لگانا ۔

To dot thei : جزئیات کی تفصیل دینا ۔

Dot and dash : نقطے اور خطوط ۔

Dotage : (n) (۱) سٹھیاپا ؛ پیرانہ سالی ۔ (۲) تعشق ؛ لاڈلا ۔

Dotal : (a) [L."dotalis".] جہیز سے متعلق ۔

Dotard : (n) سٹھیایا ہوا ؛ سترا بہترا ؛ پیر فرتوت ؛ خرف ۔

Dotardly : (a) احمق ؛ احمقانہ ۔

Dotation : (n) [F.] وقف ۔

Dote : (n) [F."dote".] جہیز ۔

Dote /Doat : (v) [ME."doten","dotien".] Doat دیکھو

Doted /Doated : (n) مرجھایا ہوا ؛ اندر سے سوکھا ہوا (درخت) ؛ بوسیدہ ۔

Doter /Doater : (n) (کسی پر) لٹو ؛ فریفتہ ؛ شیفتہ ۔

Doting /Doating : (n) خبطی ؛ خبط ؛ سادہ لوح ۔

Doting /Doating : (n) احمق ؛ ضعیف الدماغ ۔

Dotingly : (adv) سادہ لوحی سے ؛ حماقت سے ۔

Dotish /Doatish : (a) طفلانہ ۔

Dotted : (a) (۱) نقطوں سے بنا ہوا ۔ (۲) نقطہ دار ۔

Dotter : (n) نقطے بنانے والا ۔

Dotterel /Dottrel : (n) (۱) زقزاق ابلہ ؛ ایک پرند (جو سادہ لوح قرار دیا گیا ہے اس لئے کہ وہ بہت آسانی سے پکڑ لیا جاتا ہے ۔ (۲) بے وقوف ۔ (۳) شاخ بریدہ درخت ۔

Dottle : (n) پائپ میں وہ تمباکو جو سلگنے سے بچ گیا ہو ۔

Dotly : (a) (۱) نقطہ دار ؛ منقوط ؛ نقطوں سے نشان کیا ہوا ؛ بکھرا ہوا ۔ (۲) (روز مرہ) سست عقل ؛ ضعیف العقل ؛ جس کا قدم چلنے میں ڈگمگاتا ہو ۔

Doty : (a) بوسیدہ (لکڑی) ۔

Douane : (n) [Fr.] چونگی گھر ۔

Douanier : (n) چونگی افسر ۔

Douar /Dowar : (n) [Arab."duar".] مویشی کے احاطے کے گرد عربی خیموں کا حلقہ ۔

Double : (a) [Of."duble","doble".] (۱) دوگنا ؛ دوہرا ؛ دو چند ۔ (۲) دوہرا ؛ دو تہ ؛ جھکا ہوا ؛ خمیدہ ۔ (۳) جس کا کوئی حصہ دوہرا ہو ۔ (٤) ( پھول کی صفت میں ) بزار ۔ (۵) مبہم ؛ دو دھاری ؛ دو رخی ۔ (٦) دو گانہ ؛ مقدار یا تعداد وغیرہ میں دوہرا ؛ مکرر ؛ ڈبل ۔ (۷) (موسیقی) سُر میں نیچا ۔ (۸) ( فوج ) ڈبل مارچ کا ۔ (۹) مکار ؛ ریا کار ؛ منافق ۔

Double : (adv.) دوگنا ؛ دوطرح سے ؛ دوبار ؛ دو دو ؛ دو دو بار ؛ دو ساتھ ساتھ ؛ دو رویہ ؛ جفت طور پر ۔

Double : (n) (۱) دونی مقدار یا تعداد ؛ دوچند ۔ (۲) مثنیٰ ؛ جواب ؛ دو مقابل ۔ (۳) ہمزاد ۔ (٤) (تاش) پانچ پوائنٹ سے لے کر تین یا اس سے کم تک کااسکور ؛ دس سے صفر تک کا اسکور ۔ (۵) شکار (کے جانور) کا دفعتاً مڑنا ؛ دریا کا تنگ موڑ یا چکر ۔ (۷) لفظ مکرر ۔

At the double : (فوج) دوڑ ؛ بھاگ ۔

To give one the double : بھاگ جانا ؛ بھاگ نکلنا ۔

To work double tides : دو رات کام کرنا ۔

Double : (v) (۱) دو کرنا ؛ دو چند کرنا یا ھونا ؛ دو سے ضرب دینا ۔ (۲) (موسیقی) دو مخالف سرگموں کا ایک ھی سُر کے ساتھ بجانا ۔ (۳) (ایکٹر کا) ایک ہی تماشے میں دو پارٹ ادا کرنا ۔ (٤) ڈبل مارچ کرنا ؛ دوڑنا ۔ (٥) ( مسافر وغیرہ کو ) ایک مکان یا کمرے میں دوسرے کے ساتھ ٹھہرانا ۔ (٦) دوہرا کرنا ؛ تہ کرنا ؛ جھکانا ۔ (۷) جھکنا ؛ اپنے جسم کو دوہرا کرنا ؛ دوسرے کے جسم کو (ضرب سے) دوہرا کر دینا ؛ (کاغذ یا ورق ) کا دوہرا ھونا ؛ تہ ھونا ۔ (۸) ( مٹھی کو ) بھینچنا ۔ (۹) ( اثنا ) گیند کا گدا کھانا یا پلٹنا ؛ گدا کھلانا یا پلٹانا ۔ (۱۰) ( بحری ) (راس کے) گرد گھومنا چکر کھانا ۔ (۱۱) ( دوڑ میں) دفعتاً مڑنا ؛ پیچ در پیچ راستہ اختیار کرنا ؛ چکر کھانا ۔ (۱۲) جھکانا ؛ دوہرا کرنا ۔ (۱۳) مضاعف کام کرنا ۔

To double a part : ایک ہی تماشے میں دو پارٹ کرنا یا کسی دوسرے کردار کا پارٹ کر دینا ۔

To double up : کسی کے جسم کو (ضرب سے) دوہرا کر دینا ۔

To double upon : (فوج) گھیر لینا ۔

Double-acting /Double-action : (n) مضاعف عمل ؛ دو طریقوں یا دو سمت میں کام کرنے والا خصوصاً انجن وغیرہ ۔

Double-aspect theory : (n) فلسفہ کا یہ نظریہ کہ دماغ اور جسم ایک حقیقت کے دو رخ ہیں ۔

Double - bank : (v) ہرچپو پر دو کھینے والے رکھنا ۔

Double-banked : (a) (۱) ہرچپو پر دو کھینے والے ؛ دو مخالف چپوؤں والا ۔ (۲) ایسا جہاز جس کے دونوں عرشوں پر توپیں ھوں ۔

Double-banker : (n) وہ جہاز جس کے دونوں عرشوں پر توپیں ھوں ۔

Double-barrelled /-eled : (a) (۱) دو نالی (بندوق) ۔ (۲) (مجازاً) دوہری ؛ دگنی ؛ دو رخی ؛ دو دھاری (بات) ۔

Double-bass : (n) گہرے سروں والا ؛ سارنگی کی قسم کا ایک باجا ۔

Double-beat valve : پمپ کا دو منہ والا صمام ۔

Double-bed : (n) پلنگ جس پر دو آدمی سو سکیں ؛ دوہرا پلنگ ۔

Double-bedded : (a) (وہ کمرا) جس میں دو پلنگ ھوں یا دوہرا پلنگ ۔

Double-bitt : (v) (بحری) جہاز کے کھمبے کے گرد دوہرا (رسّا) لپیٹنا ۔

Double-bitted : (a) دو دھاری ۔

Double-bond : (n) دوہرا بند ۔

Double-breasted : (a) دوہرے پیش کا (کوٹ وغیرہ) ۔

Double-breather : (n) دو نتھنوں سے سانس لینے والا جانور ۔

Double-brooded : (a) دو جھولا ۔

Double-change : (n) گھٹنوں کے دو جوڑے ۔

Double-check : (n) (۱) (شطرنج) دوہری کشت ۔ (۲) دوہری جانچ ۔

Double-check : (v) دوہری جانچ کرنا ۔

Double-chin : (n) غب غب ۔

Double-circulation : (n) دوہرا دوران خون ۔

Double-clutch : (v) (موٹر کے) گیئر کو دوبارہ بدلنا (ہر بار گیرندہ کو چھوڑتے ھوئے) ۔

Double-coated : (a) دوہری تہ والا ۔

Double-coincidence : (n) دو گنی مطابقت ۔

Double-column :(n) دو کالم والا ۔

Double-cone : (n) دوہرا مخروط ۔

Double-consciousness : (n) دوہرا شعور ۔

Double-consonant : (n) مکرر حرف صامت ۔

Double-crop : (n) دو فصلیں اگانا ۔

Double-cross : (n) (۱) (عامیانہ) دو رخا دھوکا ؛ دھوکا ۔ (۲) دوہرا دوغلا ۔

Double-cross : (v) دھوکا دینا ؛ فریب دینا ۔

Double-crosser : (n) دھوکا باز ؛ فریبی ۔

Double-cut : (n) آڑی کاٹ ۔

Double-date : (n) دو جوڑوں کی ملاقات کا وقت ۔

Double-dealer : (n) دغا باز ؛ مکار ؛ فریبی ۔

Double-dealing : (n) دغا بازی ؛ چال بازی ؛ فریبی ؛ مکاری ۔

Double-deck/-decked : (a) دو منزلہ ؛ دو عرشہ ؛ دو سطحی ۔

Double-decker : (n) (۱) دو عرشہ جہاز ؛ دو منزلہ گاڑی ۔ (۲) دوہرے بازوؤں والا ہوائی جہاز ۔ (۳) دو تہ والی کوئی چیز ۔ (٤) دو جلدوں والا ناول ۔

Double decomposition : (n) (کیمیا) دوہری تحلیل ۔

Double descent : (n) دو نسب ۔

Double-distilled : (a) (مجازاً) خالص ۔

Double-dutch : (a) ناقابل فہم ۔

Double-duty : (a) دو منصبی ۔

Double-dye : (v) (۱) دو بار رنگنا ۔ (۲) مستقیم ہونا ۔

Double-dyed : (a) (۱) گہرا رنگا ہوا ۔ (۲) چھٹا ہوا ؛ پکا بدمعاش جس کی پور پور میں بدمعاشی ہو ۔

Double-edged : (a) (تلوار) دو دھاری ؛ (بات) ذو معنی ۔

Double-ended : (a) دو کناروں پر ایک سا ۔

Double-ender : (n) (۱) دو سروں والی کوئی چیز خصوصاً جہاز جو دونوں سروں پر ایک جیسا ہو ۔ (۲) آڑی کاٹ والا آرہ جس میں دو دائروی آرے لگے ہوتے ہیں تاکہ لکڑی کے دونوں سرے ایک ساتھ کاٹے جائیں ۔

Double entendre : (n) مبہم یا ذو معنی فقرہ (جس میں " کہ مکرنی " کی طرح سے ایک معنی فحش ہو) ؛ قبیح و ملیح ۔

Double-entry : (n) (معاشیات) دوہرا اندراج ۔

Double-envelopment : (n) (فوج) دو طرفہ حملہ ۔

Double-exposure : (n) ایک فلم یا پلیٹ پر دو مرتبہ تصویر اتارنا ۔

Double-face : (n) (۱) ریا کاری ؛ فریب ۔ (۲) ریا کاری ۔

Double-faced : (a) (۱) دو رُخا ؛ دو رو ۔ (۲) منافق ؛ ریا کار ۔ (۳) مبہم ؛ ذو معنی ۔

Double-feast : (n) (کلیسا) کوئی مذہبی جشن جس میں جوابی راگ بھجن کے پہلے اور بعد گایا جاتا ہے ۔

Double-first : (n) دو امتحانوں میں اول ۔

Double-footed : (a) کثیر پایہ ۔

Double-fronted : (a) دو رُخا ۔

Double-ganger : (n) بھوت ؛ ہمزاد جو مرنے سے قبل یا بعد نظر آئے ۔

Double-glazing : (n) (کھڑکی میں) دوہرا شیشہ لگانا ۔

Double-handed : (a) (۱) دو ہتھا ؛ دو دستہ ۔ (۲) دو کارہ ۔

Double-handed : (adv.) دونوں مل کر ۔

Double-head : (v) (۱) (ریل) دو انجن لگانا ۔ (۲) دو انجنوں سے کھینچنا ۔

Double-headed : (a) دو سرا ۔

Double-headed shot : (n) دو جٹے ہوئے گولے ۔

Double-header : (n) (۱) ایک قسم کی آتش بازی ۔ (۲) دو انجنوں والی ریل گاڑی ۔

Double-hearted : (a) مکار ؛ دغا باز ۔

Double-hung : (n) دو پٹ والی (کھڑکی) ۔

Double indemnity : (n) دوہری تلافی ؛ دگنی تلافی ۔

Double insurance : (n) دوہرا بیمہ ۔

Double-ironed : (a) دو بیڑیوں والا ۔

Double jeopardy : (n) دوہری زحمت ؛ دوہرا مقدمہ (ایک جرم کے لئے) ۔

Double-jointed : (a) سہل الحرکت جوڑ دار ۔

Double-leaded : (a) ایسے چھاپے کا جس میں توجہ دلانے کےلئے زیادہ بین السطور چھوڑا جائے ۔

Double-letter : (n) (۱) دو صوتی حرف ۔ (۲) (طبیعیات) دو جڑا ہوا حرف ۔

Double-lived : (a) دو طرح کی زندگی بسر کرنے والا ۔

Double-lock : (v) دو بارہ کنجی گھمانا ؛ دوہرے کھٹکے کا قفل لگانا ۔

Double meaning : (n) دیکھو Double entendre

Double-milled : (a) دوہرے بافت والا ۔

Double-minded : (a) متلون المزاج ۔

Double-money column : دوہرے خانہ زر ۔

Double-negative : (n) دوہری نفی ؛ نفی اندر نفی ۔

Double-O : (n) تفصیلی جانچ ۔

Double or nothing /Double or quits : دگنا یا کچھ نہیں ۔

Double-pitch : (a) دو رخی ڈھلوان ۔

Double plea : (n) دوہرا عذر ۔

Double-pneumonia : (n) دونوں پھیپھڑوں کا نمونیا ۔

Double-point : (n) منحنی پر کا وہ نقطہ جہاں دو مماس ملتے ہیں ۔

Double-predestination : یہ مذہبی عقیدہ کہ خدا نے کچھ لوگوں کو جنتی اور کچھ کو جہنمی بنایا ھے ۔

Double-quick : (a) ڈبل مارچ ۔

Double-quick : (adv.) بہت تیزی سے ۔

Double reef : (v) (بحری) بادبان کے دو ٹکڑے کم کر دینا ۔

Double refraction : (n) انعطاف مضاعف ۔

Double rhyme : (n) دو قافیہ ۔

Double rhythm : (n) ذو آہنگ ۔

Double-rivet : (v) دو روئی کیلیں لگانا ۔

Double-roof : (n) (ریاضیات) وہ چیزیں جو مساوات کے حل کرنے میں دوبار آتی ہیں ۔

Double ripper / runner (n) دیکھو Bobsled

Double salt : (n) مرکب نمک ۔

Double-seater : (n) دو نشستی ۔

Double series : (n) (ریاضیات) مضاعف سلسلے ۔

Double shift : (n) دوہری نوبت ۔

Double-shot : (v) چھروں کی دوگنی مقدار بھرنا ۔

Double-sided : (a) دو پہلو والا ۔

Double-sighted : (a) احول ۔

Double snipe : (n) چہا کی ایک قسم ۔

Double-space : (v) ایک سطر چھوڑکر ٹائپ کرنا ۔

Double-spar : (n) آئیس لینڈك بلور ۔

Double-spread : (n) دو صفحی اشتہار ۔

Double-standard : (n) (۱) دو دھاتی اصول ۔ (۲) دوہرا معیار ۔

Double star : (n) جفت ستارے ؛ نجوم مثنیٰ ؛ ستاروں کا جوڑا جو مل کر ایک ستارہ معلوم ہوتا ہو ۔

Double stop : (v) دو یا زیادہ سروں کو ایک ساتھ نکالنا ۔

Double sunk : (a) دو سطحی (ڈائل) ۔

Double-swing door : (n) جھولا دروازہ ۔

Double take : (n) (۱) ثانی رد عمل ۔ (۲) نظر ثانی ۔

Double talk : (n) (۱) مہمل گفتگو ۔ (۲) بے ضرورت لفاظی ؛ ذومعنی گفتگو ۔

Double-talk : (v) مہمل گفتگو کرنا ؛ بےضرورت لفاظی کرنا ۔

Double taxation : (n) دو گنا محصول کاری ۔

**Double time : (n)** (۱) ڈبل مارچ ۔ (۲) دگنی اجرت ۔

**Double-think : (n)** دو طرح سوچنا ۔

**Double-tongued : (n)** دو زبانوں سے بولنے والا ؛ دھوکا دینے والا ۔

**Double-track : (v)** دوہری ریلوے لائن بنانا ۔

**Double up : (v)** (۱) ایک کمرے یا ایک مکان میں دو شخص یا دو خاندانوں کا رہنا ۔ (۲) دگنی بازی لگانا ۔

**Double valuation : (n)** دوہری قدر بندی ۔

**Double vision : (n)** شفع ؛ دو نظری ؛ دو بینی ۔

**Double-worked : (a)** دوہرا قلم لگا ہوا ( درخت ) ۔

**Doubleness : (n)** (۱) دوہرا ہونا ؛ دونا ہونا ۔ (۲) دغابازی ؛ دو روئی ۔

**Doubler : (n)** [AF."dobler","dubler".] بڑی طشتری ۔

**Doubler : (n)** دگنا کرنے والا ؛ خصوصاً برقی رفتار کو بڑھانے والا آلہ ۔

**Doublet : (n)** [F."double"+-ET.] (۱) چست مردانہ صدری ۔ (۲) جوڑے میں ایک ؛ خصوصاً دومتحدالاشتقاق مگر مختلف المعنی لفظوں میں سے ایک ۔ (۲) (جمع) (پانسے کے کھیل میں) وہ داؤں جس میں دونوں پانسوں میں برابر کے عدد آئیں ۔ (۳) دو پرندے جو دو نالی بندوق سے شکار کئے جائیں ۔ (٤) (خوردبین وغیرہ) دو عدسوں کا میل ۔ (٥) جعلی جواہر ۔ (٦) (طباعت)لفظ مکرر ۔

**Doublet and hose :** مردانہ لباس ۔

**Doubleton : (n)** (تاش) ایک رنگ کے صرف دو پتے ۔

**Doubling : (n)** (۱) دو گنا اضافہ ؛ دو سے ضرب ۔ (۲) دوسری تقطیر (شراب کی) ۔ (۳) استر ۔ (٤) (بحری) کھمبے میں جڑی ہوئی لکڑی ؛ جہاز کی فاضل تہ ؛ ( جمع ) مستول کا ایک حصہ ۔ (٥) (تعمیرات) سلیٹ کی دوسری تہ ۔ (٦) تہ ۔ (۷) دفعتاً مڑنا ( دوڑ میں ) ۔ (۸) ( مجازاً ) دھوکا ؛ فریب ۔

**Doubloon : (n)** [F."doublon" or Sp."doblon".] ہسپانیہ کا ایک طلائی سکہ جو ایک پونڈ کے برابر ہوتا ہے ۔

**Doublure : (n)** [F.] کتاب کی جلد کا منقش استر جو عموماً چمڑے کا ہوتا ہے ۔

**Doubly : (adv.)** (۱) دو چند ؛ دوہرے طور پر ۔ (۲) مکاری سے ۔

**Doubly crenate : (n)** دوہرا کنگرہ دار ۔

**Doubly refracting : (a)** مضاعف الانعطاف ۔

**Doubt : (n)** [OF."dute","dote".] (۱) شك ؛ شبہ ؛ اشتباہ ؛ تذبذب ؛ تامل ؛ پس و پیش ؛ بدظنی ؛ بدگمانی ۔ (۲) شك کی حالت ؛ مشتبہ حالت ؛ عدم ثبوت ۔

- **No doubt :** بے شك ؛ لاریب ۔
- **To give (one) the benefit of doubt :** شبہے کی حالت میں ملزم کو بےقصورفرض کرنا ؛ شبہ کا فائدہ ملزم کو پہنچانا ۔
- **To make doubt :** شك کرنا ؛ شبہ کرنا ۔
- **Without doubt :** قطعاً ؛ یقیناً ۔

**Doubt : (v)** (۱) مذبذب ہونا ؛ تامل کرنا ۔ (۲) شك کرنا ؛ شبہ کرنا ؛ ماننے میں پس و پیش کرنا ؛ مشکوك یا مشتبہ سمجھنا ؛ غیر معین جاننا ۔ (۳) خوف زدہ ہونا ؛ خوف کھانا ۔ (٤) اندیشہ کرنا ؛ گمان کرنا ؛ احتمال کرنا ۔

**Doubtable : (a)** مشتبہ ؛ قابل شك ؛ زبردست ۔

**Doubter : (n)** شك کرنے والا ۔

**Doubtful : (a)** (۱) مشتبہ ؛ مشکوك ؛ غیر متعین ؛ مبہم ؛ غیر واضح ؛ محتاج تصدیق ؛ قابل شبہ ۔ (۲) پس و پیش میں ؛ مذبذب ۔

**Doubtful : (n)** مشتبہ شخص ؛ مشکوك چیز ۔

**Doubtful assets : (n)** مشتبہ اثاثے ۔

**Doubtful debts : (n)** مشکوك قرض ۔

**Doubtfully : (adv.)** مشکوك یا مشتبہ طریقے سے ؛ مبہم طور پر ؛ پس و پیش کے ساتھ ۔

**Doubtfulness : (n)** مشکوکیت ؛ ابہام ؛ تذبذب ؛ پس و پیش ۔

Doubting : (a) شک کرنے والا ۔

Doubting mania : (n) شک بہ حد جنون ۔

Doubting Thomas : (n) ہمیشہ شک و شبہ کرنے والا ۔

Doubtingness : (n) تشکیک ۔

Doubtless : (a) بے شک ؛ بے شبہ ۔

Doubtless : (adv.) یقیناً ؛ قطعاً ؛ لاریب ۔

Doubtlessly : (adv.) یقینی طور پر ۔

Douc : (n) [F.] بندر کی ایک قسم جو کوچین میں پائی جاتی ہے ۔

Douce : (a) [OF."dolz","dols","dous".] متین ؛ سنجیدہ ؛ علیم ؛ نیک ؛ سکون پسند ؛ ٹھنڈا ۔

Doucepere : (n) شالمین کے بارہ امرا ۔

Doucet / Dowset : (n) [F."doucet".] ہرن کا خصیہ ۔

Douceur : (n) [F.] (۱) بخشش؛ انعام ؛ شکرانہ ۔(۲) رشوت ۔

Douche : (n) [Fr.] نطول ؛ آب ریزش ؛ ڈوش ؛ پانی کی پچکاری۔

Douche : (v) پچکاری سے دھونا ۔

Doucine : (n) [F.] راست ککر ۔

Dough : (n) [OE."dah".] (۱) گندھا ہوا آٹا ؛ لوئی ؛ عجین ؛ خمیر ۔ (۲) چپکتا ہوا ڈھیر ۔ (۳) زر ۔ (٤) پیدل سپاہی ۔

(My) Cake in dough : میرا منصوبہ نا کامیاب ہوا ۔

Dough : (v) آٹا گوندھنا ؛ لوئی بنانا ۔

Dough-baked : (a) (۱) کم سینکا ہوا ۔ (۲) بے وقوف ۔

Dough-bird : (n) ایک قسم کی پن ککڑی ۔

Dough-boy : (n) (۱) پُوا؛ کلچہ ۔ (۲) (امریکا) پیدل سپاہی ۔

Dough-brake / kneader / maker / mixer : (n) آٹا گوندھنے اور ملانےکی مشین ۔

Dough-face /Doughface : (n) (۱) نرم اور پھولے ہوئے جبڑے والا شخص ۔ (۲) تلقین پذیر ؛ زود اثر ۔ (۳) مصنوعی چہرہ ۔

Dough-faced : (a) تلقین پذیر ؛ خمیر رو ۔

Dough-raiser : (n) برتن جس میں گندھے ہوئے آٹے کو خمیر اٹھنے کےلئے رکھ دیا جاتا ہے ۔

Dough-trough / tray : (n) دیکھو dough-raiser

Doughfoot : (n) (عامیانہ) پیدل سپاہی ۔

Doughhead : (n) کودن ؛ بے وقوف ۔

Doughiness : (n) گندھا ہوا ہونا ۔

Doughnut : (n) ایک قسم کا چھوٹا کیک ۔

Doughtily : (adv) بہادرانہ ؛ دلیرانہ ۔

Doughtiness : (n) بہادری ؛ دلیری ۔

Doughty : (a) [OE."dyhtiz".] (قدیم یا مزاحاً) بہادر ؛ دلیر ؛ مضبوط ؛ تنو مند ؛ رعب دار ؛ ہیبت والا ۔

Doughy : (a) (۱) گندھا ہوا ؛ لوئی سا ۔ (۲) زرد رو ۔ (۳) بے شکل اور بھدا ۔ (٤) بے جان اور ہلکا ۔

Doum /Doom : (n) [Arab.] نخل ۔

Doup : (n) [Du. "dop".] (۱) پیندا ۔ (۲) انڈے کا گول کنارا ۔ (۳) جلی ہوئی بتی یا شمع کا کنارا ۔ (٤) سرین ؛ چوتڑ ۔

Dour : (a) [L."durus".] سخت ؛ درشت ؛ تند خو؛ کڑا؛ ضدی ۔

Doura : (n) دیکھو Durra

Dourly : (adv.) سختی سے ؛ درشتی سے ؛ ضد سے ۔

Dourness : (n) سختی ؛ درشتی ؛ ضد ؛ ضدی پن ۔

Douse : (n) ضرب شدید ۔

Douse : (v) [MDU."dossen".] (۱) (بحری) (بادبان کو) جھکانا؛ (کیبن کا روشندان) بند کرنا ۔ (۲) بجھانا ؛ گل کرنا ۔ (۳) اتارنا ۔ (٤) روکنا ۔

To douse the glim : روشنی گل کرنا ۔

Douse : (v) [Echoic.] (۱) کسی پر پانی پھینکنا ؛ بھگونا ۔ (۲) ڈبونا ؛ ڈوبنا ۔ (۳) نہانا ؛ غسل کرنا ۔

Douser : (n) ضرب شدید ۔

Douser : (n) بھگونے والا ۔

Douser /Dowser : (n) (سنیما) خود کار پردہ ۔

Dout : (v) [fused f."Do out".] بجھانا ؛ گل کرنا ۔

Dout : (n) آتش کش ۔

Douter : (n) بجھانے والا ۔

Douzaine : (n) [Fr.] بارہ ارکان کی انجمن ۔

Douzainier : (n) بارہ ارکانی انجمن کا رکن ۔

Dove : (n) [OE."dufe".] (۱) فاختہ ؛ قمری ۔ (۲) روح القدس ۔ (۳) سادہ دل ؛ معصوم ۔ (٤) خوشخبری دینے والا ؛ پیام امن لانے والا ؛ پیک خجستہ پے ۔ (٥) پیارا موہن ۔

Ring dove : فاختہ ۔

Stock dove / Turtle dove : قمری ۔

Dove : Dive کا صیغہ ماضی ۔

Dove-colour : (n) فاختئی رنگ ۔

Dove-dock : (n) جنگلی ادرک ۔

Dove-eyed : (a) حلیم چشم ۔

Dove-flower : (n) ایک قسم کا امریکی سحلب ۔

Dove-hawk : (n) فاختئی رنگ کا شکرہ ۔

Dove-plant : (n) وسطی امریکا کا ایک قسم کا سحلب ۔

Dovecot /-cote : (n) کبوتر خانہ ۔

Dovehouse : (n) دیکھو Dovecot

Dovekie : (n) [Sc. dim. of "dove".] آکچہ ۔

Dovelet : (n) فاختہ کا بچہ ۔

Dovelike : (a) فاختہ کا سا ؛ کبوتر کا سا ؛ معصوم ۔

Dovelike : (adv.) فاختے کی طرح ۔

Dover : (v) [OE."dofian".] اونگھنا ؛ بیہوش ہو جانا ۔

Dover : (n) (۱) خواب آلودہ حالت ۔ (۲) جھپکی ۔

Dover's powder : (n) افیون اور عرق الذہب سےبنی ہوئی دوا ۔

Dove's foot : (n) گل شمع دانی کی قسم کے خود رو پودے ۔

Dovetail : (n) فاختہ دم چول یا جوڑ ؛ نرمادگی چول ؛ گٹھ چول یا گٹھ جوڑ ۔

Dovetail : (v) (۱) فاختہ دم چول یا بٹھانا ۔ (۲) (مجازاً) جوڑ بٹھانا ؛ چول بٹھانا یا بیٹھنا ؛ چول بٹھانا یا بیٹھ جانا ؛ گٹھی ہوئی شکل ہونا یا دینا ۔

Dovetail joint : (n) فاختہ دم جوڑ ۔

Dovetail moulding : (n) فاختہ دم حاشیہ ۔

Dovetail saw : (n) فاختہ دم چول بنانے کی آری ۔

Dovey : (n) پیارے ؛ پیاری ۔

Dow : (v) [OE."duzan".] (۱) لائق ہونا ؛ قابل ہونا ۔ (۲) پھلنا پھولنا ؛ ترقی کرنا ۔

Dow : (v) [Origin unkn.] مرجھا جانا ۔

Dowable : (a) [AF."dowable".] سزا وار جہیز ۔

Dowager : (n) [OF."douagere".] (۱) صاحب ریاست یا صاحب خطاب بیوہ ؛ وہ عورت جس کو اپنے متوفی شوہر سے جائداد وغیرہ (ترکہ میں) ملی ہو ۔ (۲) معمر اور معزز خاتون ؛ معزز پرشکوہ خاتون ۔

Dowagerism : (n) صاحب ریاست یا صاحب خطاب بیوہ ہونے کی حالت ۔

Dowd : (n) [Origin unkn.] بد قطع لباس والی عورت ؛ بد قطع لباس والا شخص ۔

Dowd : (n) عورتوں کی ٹوپی ۔

Dowdily : (adv.) بد وضعی سے ؛ پھوہڑ پن سے ۔

Dowdiness : (n) بد وضعی ؛ بد لباسی ؛ لباس کا پھوہڑ پن ۔

Dowdy : (n) بد قطع پوشاک والی عورت ۔

Dowdy : (a) بد قطع ؛ بد لباس ؛ بد وضع ؛ بھدا (لباس) ۔

Dowdyish : (a) کسی قدر بد وضع ۔

Dowdyism : (n) بد لباسی ؛ لباس کا پھوہڑپن ۔

Dowel : (n) [MLG."dovel".] (۱) کیل ؛ لوہے یا لکڑی کی بے نوک کی کھونٹی یا کیل ۔ (۲) لکڑی کا گٹکا ۔

Dowel : (v) کیل یا کھونٹی سے جڑنا ۔

Dowel bit : (n) ایک قسم کا برما ۔

Dowel joint : (n) کیل جوڑ ۔

Dowel pointer : (n) کیلوں کی نوک بنانے کا اوزار ۔

Dower : (n) [OF."douaire".] (۱) شوہر کی جائداد میں بیوہ کا حصہ (تا حیات) ؛ استری دھن ۔ (۲) جہیز ؛ کنیا دان ۔ (۳) بخشش ؛ خدا داد قابلیت ؛ عطیہ فطرت ؛ خلقی استعداد ۔

Dower : (v) (۱) جہیز دینا ۔ (۲) قابلیت عطا کرنا ۔ (۳) جہیز لینا ۔

Dower-house : (n) بیوہ کے رہنے کے لئے ضمنی مکان ۔

Dower land : (n) بیوہ کی جاگیر ۔

Dowerless : (a) بے جہیز ؛ محروم الارث (بیوہ) ؛ بے استعداد ۔

Dowf /Dowff : (a) [On."daufr".] (۱) سست ۔ (۲) افسردہ ۔ بے گونج (آواز) ۔

Dowie /Dowy : (a) بے لطف ؛ افسردہ ؛ تنہا ۔

Dowl : (n) رواں ۔

Dowlas : (n) [f."Daoulas or Doulas, in Brittany.] ایک قسم کا موٹا سوتی کپڑا ۔

Down : (n) [OE."dun".] (۱) کھلا ہوا مرتفع میدان ۔ (۲) (جمع) جنوبی انگلستان میں کھڑیا مٹی کی پہاڑیاں جو چرا گاہ کا کام دیتی ہیں ۔ (۳) ریتیلا کگارا ۔ (٤) بھیڑ کی ایک قسم (جنوبی انگلستان میں پائی جانے والی) ۔ (۵) بحر انگلستان کا ایک حصہ ( The Downs ) ۔

Down : (n) [ON."dun".] (۱) (چڑیوں کے بچوں کے) نرم پر ۔ (۲) چڑیوں کے گلے کے نیچے کے اور پیٹ کے پر جو تکیہ وغیرہ میں بھرے جاتے ہیں ۔ (۲) رواں ؛ رونگٹا ؛ پھول کے اوپر کا رونگٹا ۔ (٤) روئیں دار چیز ۔ (۵) سبزہ ؛ خط ۔ (٦) سفوف نما پتہ ۔

Down : (n) (۱) تنزل ؛ پستی ؛ گردش تقدیر ۔ (۲) بے وجہ خفگی ۔ (۳) مردہ باد کا نعرہ ۔ (۳) ذلت ۔

Ups and downs : نشیب و فراز ؛ انقلابات زمانہ ۔

Down : (n) (۱) نیچے کی طرف جانے والا ۔ (۲) بند ۔ (۳) بیعانہ ۔ (٤) زیر طبع ۔ (۵) اختتام یافتہ ۔

Down : (adv.) (۱) نیچے ؛ تلے ۔ (۲) کم درجے کی جگہ ؛ تنزل کی طرف ؛ نشیب کی طرف ؛ جنوب کی طرف ؛ ہوا یا پانی کے بہاؤ کے رخ (حرکت کے لئے استعمال ہوتا ہے) ۔ (۳) دار الحکومت یا جامعہ کا ماہر ۔ (٤) گھرا ہوا ؛ افتادہ ؛ افتاں ؛ نشیب میں ؛ پستی ؛ ذلت ؛ عاجزی کی حالت میں ۔ (۵) اونچے درجے سے لےکر نیچے تک ۔ (٦) زمانہ سابق سے مابعد تک ۔ (۷) بیماری کی حالت میں ۔ (۸) افق کے نیچے ۔ (۹) حلق کے نیچے ۔ (۱۰) شکم میں ۔ (۱۱) بیداری کی حالت میں ۔ (۱۲) بطور نقد ۔

Money down : نقد روپیہ ۔

To be down on(upon) : (۱) حملہ کرنا ۔ (۲) سختی برتنا ۔

Down : (prep) (۱) (نیچے کی طرف) کنارے یا کسی چیز کے آر پار یا اندر ۔ (۲) اوپر سے نیچے تک ۔ (۳) نچلے حصے میں ۔

Down the wind : ہوا کے ساتھ ؛ ہوا کے رخ پر ۔

To let go down the wind : چھوڑنا ؛ چھوڑ بیٹھنا ۔

Up and down : اوپر نیچے، آگے پیچھے ۔

Down : (v) (۱) پٹک دینا ؛ گرا دینا ؛ پھینک دینا ؛ ڈال دینا ؛ شکست دینا ۔ (۲) نیچے اتارنا ۔ (۳) دبانا ۔ (٤) روکنا ؛ قتل کرنا ۔ (٥) کم کرنا ؛ تخفیف کرنا ۔ (٦) ترک کرنا ۔

To down on/-upon : نزول کرنا ۔

To down with : ترک کرنا ۔

Down : (n) روئیں دار بنانا ۔

Down along : (adv.) ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک ۔

Down and out : (n) (۱) مفلس ؛ قلاش ۔ (۲) نحیف ۔

Down-and-out : (n) (۱) مفلس ؛ قلاش ۔ (۲) (تاش) برج کھیل کی ایک چال ۔

Down-at-heal : (a) خستہ حال ۔

Down-cutting : (n) (ارضیات) زیریں کٹاؤ ۔

Down displacement : (n) زیریں منتقلی ۔

Down-draught : (n) ہوا کی رو (نیچے کی طرف) ۔

Down-east : (adv.) نیو انگلینڈ کے مشرقی ساحلی علاقوں میں ۔

Down easter : (n) مین ( Maine ) کا باشندہ یا مین مقیم ۔

Down-in-the-mouth : (a) ہمت ہارا ہوا ؛ دل شکستہ ۔

Down-lying : (n) (۱) لیٹنا ؛ سونا ؛ سونے یا آرام کا وقت ۔ (۲) زچگی ۔

Down South : (adv.) (۱) دکھن کی طرف ؛ دکھن میں ۔ (۲) (امریکا ) جنوبی ریاستیں ۔

Down-the-line : (adv.& a) آخر تک ۔

Down-thrown side : زیر انداز حصہ ۔

Down-time : (n) بیکار وقت ۔

Down-to-date : (a) تازہ ترین ۔

Down-to-earth : (a) ارضی ؛ علمی ؛ حقیقت پسند ۔

Down-to-the-ground : (adv.) مکمل طور سے؛ پورے طریقے پر ۔

Down town : (adv.) شہر میں ؛ شہر کی طرف ۔

Down tree : (n) کاکی لکڑی ۔

Down under : (adv.) آسٹریلیا یا نیوزی لینڈ میں ۔

Down under : (n) تحت الارض ؛ سمت القدم ۔

Down warping : (n) زیریں خم ۔

Down weed : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Downbeat : (a) قنوطی ؛ افسردہ ۔

Downcast : (v) پٹکنا ؛ مسمار کرنا ؛ افسردہ کرنا ۔

Downcast : (n) (۱) پٹکنا ؛ مسماری ؛ جھکا ہوا ہونا (آنکھ وغیرہ کا) ۔ (۲) دستہ جس میں سے کان میں تازہ ہوا آسکے ۔

Downcast : (a) (۱) اداس ؛ مایوس ؛ دل شکستہ ۔ (۲) (نظر کی صفت) نیچی ؛ جھکی ہوئی ؛ سر نگوں ۔

Downcome : (n) (۱) اترنا ؛ تنزل ؛ سبکی ۔ (۲) ( شکرہ بازی) وار (شکار پر) ۔ (۳) وہ پائپ/نلکی جس سے گیس بھٹی میں لائی جاتی ہے ۔

Downcoming : (n) تنزل ۔

Downface : (v) رد کرنا ۔

Downfall : (n) (۱) (مینہ ؛ برف وغیرہ کا) زور سے گرنا ۔ (۲) تنزل ؛ زوال ؛ تباہی ؛ بربادی ۔

Downfall : (a) اترنے والا ۔

Downfallen : (a) تباہ شدہ ؛ برباد ۔

Downfalling : (a) تباہ ہونے والا ۔

Downgone : (a) (۱) پریشان حال ۔ (۲) دیکھو Damned اور Doggone ۔

Downgrade : (n) (۱) ڈھلان ۔ (۲) انحطاط ۔

Downgrade : (adv.) نشیب کی طرف ۔

Downgrade : (v) (۱) معیار کم کرنا ۔ (۲) کم قیمت کرنا ۔ (۳) عہدہ کم کرنا ۔ (٤) معیارتحفظ کم کرنا ۔

Downgrown : (n) (نباتیات) زیر بالید ۔

Downhaul : (n) بادبان اتارنے کا رسہ ۔

Downhearted : (a) افسردہ خاطر ۔

Downhill : (n) نشیب ؛ ڈھال ؛ اتار ؛ تنزل ؛ زوال ۔

Downhill : (a) ڈھلوان ؛ مائل ؛ نشیب ؛ مائل بہ تنزل ۔

Downhill : (adv.) ڈھال کیطرف ؛ تنزلی کی حالت میں ؛ زوال میں ۔

Downhold : (n) تخفیف (خرچ وغیرہ میں) ۔

Downhouse : (adv.) نچلی منزل میں ۔

Downily : (adv.) نرمی یا ملائمت سے ؛ هوشیاری سے ۔

Downiness : (n) روئیں دار هونا ؛ نرمی ؛ ملائمت ؛ هوشیاری ؛ چوکسی ۔

Downland : (n) پہاڑی چراگاہ ۔

Downless : (a) بے رواں ۔

Downlock : (n) هوائی جہاز کے پہیوں کو کھلنے کے بعد مستقیم طور پر نیچے رکھنے کی ایک ترکیب ۔

Downmost : (adv.) سب سے نیچے ۔

Downness : (n) نیچے هونے کی حالت ؛ پستی ؛ تنزل ۔

Downpour : (n) موسلا دھار (بارش) ۔

Downright : (adv.) پوری طرح ؛ مطلقاً ؛ قطعی طور پر ؛ بالکل ۔

Downright : (a) (۱) عمودی ؛ کھڑا ؛ سیدھا ۔ (۲) صاف ؛ کھلا ؛ صریح ۔ (۳) واضح ؛ معین ۔ (٤) کھرا ؛ صاف گو ؛ منہ پھٹ ۔ (٥) قطعی ؛ پورا ۔

Downrights : (n) اون کی ایک قسم ۔

Downrightness : (n) صراحت ؛ صفائی ؛ کھرا پن ؛ صاف گوئی ۔

Downriver : (adv.) دریا کے دہانے کی طرف یا دہانے پر ۔

Downrush : (n) سریع تنزل ۔

Downset : (v) (نقابت) ڈھال کے بیچوں بیچ کا ٹوٹا هوا افقی خط ۔

Downshift : (v) گاڑی (موٹر گاڑی) کونیچے گیئرمیں لانا ۔

Downside up : (adv.) الٹا ؛ الٹ پلٹ ۔

Downslope : (adv.) دیکھو Downhill

Downslope : (n) زیریں ڈھلان ۔

Downslope : (a) دیکھو Downhill

Downsome : (a) افسردہ ؛ بد دل ۔

Downstair : (adv.) زینے کے نیچے ؛ سیڑھیوں سے اترتے هوئے ۔ (۲) نیچے کی منزل کی طرف ؛ نیچے کی منزل پر ۔

Downstairs : (a) نیچے کی منزل کا ۔

Downstairs : (n) نچلی منزل ۔

Downstream : (adv.) بہاؤ رخ ۔

Downstreet : (adv.) بازار میں یا بازار کی طرف ۔

Downsun : (adv.) سورج کی طرف سے ۔

Downswing : (n) سرد بازاری ۔

Downthrow : (n) (ارضیات) زیر انداز ؛ چٹان کی تہ کا ایک طرف دباؤ ۔

Downtrend : (n) سرد بازاری کا میلان ۔

Downtrodden / Downtrod : (a) مظلوم ؛ کچلا هوا ؛ پامال ۔

Downward : (adv.) نیچے کی طرف ؛ نشیب کی جانب ؛ بلندی سے پستی کی طرف ؛ اقبال سے ادبار کی طرف ؛ زمانہء سابق سے مابعد کی طرف ۔

Downward : (a) جس کا رخ یا حرکت نیچے کی طرف هو ؛ نچلا ۔

Downwards : (adv.) دیکھو Downward

Downweigh : (v) دبانا ؛ زیادہ بھاری هونا ؛ افسردہ کرنا ۔

Downwind : (adv.) ہَوا کے رخ پر ۔

Downy : (a) جہاں کھڑیا مٹی کی پہاڑیاں کثرت سے ہوں ؛ کھڑیا مٹی کی پہاڑیوں کی طرح ۔

Downy : (a) (۱) روئیں دار ؛ ملائم ؛ روئیں کا ؛ روئیں کا سا ۔ (۲) (عامیانہ) ہوشیار ؛ چوکس ؛ کھاگ ۔

Dowress : دیکھو Doweress

Dowry : (n) [AF."dowarie".] (۱) جہیز ؛ کنیا دان ۔ (۲) خلقی استعداد ؛ جوہر ؛ خدا داد قابلیت ۔

Dowse /Douse : (V) [Origin unkn.] طلسمی چھڑی سے کام لیکر یہ معلوم کرنا کہ کس جگہ کھودنے سے پانی یا معدنیات نکلیں گی ۔

Dowser : (n) طلسمی چھڑی استعمال کرنے والا ۔

Dowsing : (n) طلسمی چھڑی استعمال کرنا ۔

Dowsing cheek /-chock : (n) زیریں پیش جہاز میں جوڑے ہوئے ٹکڑوں میں سے ایک ۔

Dowsing rod : (n) وہ دو شاخا (چھڑی) جس کی مدد سے زیر زمین پانی یا معدنیات معلوم کی جاتی ہیں ۔

Doxastic : (a) [Gr."dozastikos".] رائے سے متعلق ۔

Doxological : (a) مناجات کا یا مناجات کی طرح کا ۔

Doxologise : (v) مناجات کرنا ۔

Doxology : (n) [med. L."doxologia".] مناجات ۔

Doxy : (n) [Origin unkn.] (۱) فقیر کی آشنا/عورت ۔ (۲) آشنا ؛ داشتہ ؛ معشوقہ ۔

Doxy : (n) رائے ؛ عقیدہ ۔

Doyen : (n) [F.] کسی جماعت کا اعلا رکن خصوصاً سفیر اعلا ۔

Doyley /-ly : دیکھو Dolly

Doze : (v) (۱) اونگھنا ؛ خواب آلود ہونا ۔ (۲) اونگھ کر وقت ضائع کرنا ۔

Doze : (n) اونگھی ؛ جھپکی ؛ ہلکی نیند ۔

Dozed : (a) خواب آلودہ ؛ بوسیدہ ۔

Dozer : (n) اونگھنے والا ۔

Dozen : (n) [OF."dozeine".] درجن ؛ بارہ ۔

Round dozen : (n) پورا درجن ۔

To talk nineteen to the dozen : بے انتہا باتیں کرنا ؛ قینچی کی طرح زبان چلنا ۔

Dozener : (n) (۱) دس گھروں کے مجموعے کا ایک ۔ (۲) رکن یا صدر ۔ (۳) سپاہی ۔

Dozenth : (a) بارھواں ۔

Dozily : (adv.) اونگھتے ہوئے ۔

Doziness : (n) غنودگی ؛ خواب آلود ۔

Dr. : Doctor اور Debtors کا مخفف ۔

Drab : (n) [L."drappus".] (۱) پھوہڑ عورت ۔ (۲) بدچلن عورت ؛ کسبی ؛ رنڈی ؛ طوائف ؛ بیسوا ۔ (۳) (نمک سازی میں) لکڑی کا بکس جس میں نمک ابالنے کے بعد رکھا جاتا ہے ۔

Drab : (n) جوٹ ؛ سوت یا اون کا کپڑا ۔

Drab : (a) ہلکے بھورے رنگ کا ؛ بے چمک ۔

Drab : (n) (۱) ہلکا بھورا رنگ یا اس رنگ کا کپڑا ۔ (۲) ایک قسم کا پتنگا ۔

Drab : (v) کسب کرنا ؛ چھنالا کرنا ۔

Drabbet : (n) ایک موٹا سوتی کپڑا ۔

Drabbish : (a) پھوہڑ سی ؛ کسی قدر پھوہڑ ۔

Drabbish : (a) بے چمک رنگ ۔

Drabble : (v) [ME."drabelen".] (۱) کیچڑ میں لتھیڑنا ؛ لت پت کرنا ۔ (۲) بھچ بھچ کرتے ہوئے چلنا ؛ چھپ چھپ کرتے ہوئے چلنا ۔ (۳) مچھلی مارنا (لگی سے) ۔

Drabble-tail : (n) (وہ عورت) جس کا سایہ لٹکتا ہو اور زمین پر گھسٹتا ہو ۔

Drabbler/Drabler : (n) کینوس کا ٹکڑا جو بادبان میں جوڑ دیا جاتا ھے ۔

Dracaena : (n) [mod . L.] جنس دمُ الاخوین ۔

Drachm : (n) [F."drachme".] (۱) قدیم یونانی نقرئی سکہ ؛ درہم ؛ درم ۔(۲) مذکورہ سکّے کا وزن ۔ (۳) قلیل مقدار ؛ حقیر مقدار ۔

Drachma : (pl.-drachmas /-mae.) : (n) [L.] (۱) قدیم یونان کا ایک نقرئی سکہ ۔ (۲) موجودہ یونانی فرانک ۔ (۳) قدیم یونانی درم کا وزن ۔

Draco : (n) (۱) سانپ نما بیگ کی طرح کا پرچم ۔ (۲) اڑن چھپکلی ۔

Draconian : (a) (۱) ڈراکو (Draco) یا اس کے قوانین سے متعلق ؛ سخت ؛ سخت گیر ؛ ظالمانہ ۔ (۲) اجگر سے متعلق ؛ اجگر کا یا اجگر کا سا ۔ (۳) (فلکیات) چاند کے عقدتین سے متعلق ۔

Draconic : (a) [L."draco".] دیکھو Draconian

Draconically : (adv) سختی سے ؛ ظالمانہ طور پر ۔

Draconin /-ine : (n) [L."draco".] دمُ الاخوین کا رنگ ۔

Draconites : (n) [L."draconem".] اژدھا کے سر سے نکلا ہوا قیمتی افسانوی پتھر ۔

Dracontine : (a) [Gr."drakon"+-INE.] اژدھا سا ؛ اژدھا سے متعلق ۔

Dracunculus : (n)[L.dim. of "draco".] (۱) کرم رشتہ ۔(۲) ایک قسم کی مچھلی ۔(۳) (نباتیات) عاقر قرحا ۔

Draff : (n) [ME."draf".] (۱) تلچھٹ ۔(۲) باورچی خانہ کا دھوون جو سوروں کو پلایا جاتا ھے ۔ (۳) وہ فضلہ جو بیر وغیرہ کی کشید کے بعد رہ جاتا ھے ۔

Draffish /Draffy : (a) بے قیمت ۔

Draffsack : (n) (۱) گاد کا بورا ۔ (۲) توند ۔(۲) پیٹو ۔

Draft : (n) [Modern phonetic spelling of DRAUGHT.] (۱) ترازو کے پلے کا جھکنا ؛ خام وزن سے اس کو منہا کرنا ۔ (۲) بڑی جماعت کی ٹکڑی جو کار خاص پر معین ہو ؛ دستہ ؛ کمک ؛ کسی دستے کو کار خاص کے لئے منتخب کرنا ۔(۳) ہنڈی سے روپیہ لینا ؛ ہنڈی کرنا ؛ ہنڈی ؛ چک ۔(٤) خاکہ ۔ (٥) مسودہ ۔(٦) (معماری) پتھر کے کنارے کو چھینی سے ہموار کرنا ۔(۷) کھینچنا ؛ کام کرنے والے جانوروں کا ساز وسامان ۔ (۸) زور یا طاقت جس کی ضرورت ہل چلانے کے کام وغیرہ میں ہوتی ھے ۔ (۹) ڈھالنا ( پیسہ وغیرہ سے ) ۔(۱۰) پانی کی گہرائی جو لدے ہوئے جہاز کے بہنے کے لئے ضروری ھے ۔(۱۱) ہوا کی رو (بند جگہ میں) ۔

Draft : (v) (۱) (فوج کی ٹکڑی کو) کار خاص پر بھیجنا ۔ (۲) مسودہ تیار کرنا ؛ خاکہ تیار کرنا ۔ (۳) پتھر کے کناروں کو ہموار کرنا ۔ (٤) کھینچنا ۔(٥) بُنائی میں نقشہ بنانا ۔

Draft : (a) (۱) بارکش ۔(۲) منتخب شدہ (جانور) ۔ (۳) کشیدہ ۔

Draftee : (n) جبراً بھرتی کیا ہوا (فوج میں) ۔

Drafter : (n) (۱) مسوّدہ بنانے والا ۔(۲) جانوروں کا انتخاب کرنے والا ۔(۳) بوجھ کھینچنےوالا گھوڑا ۔

Draftsman : (n) (۱) نقشہ نویس ؛ خاکہ کش ؛ ڈرافٹسمین ۔ (۲) مسودہ نویس (خصوصاً قانون مرتب کرنے والا) ۔

Draftsmanship : (n) خاکہ کشی ؛ مسودہ نویسی ۔

Drag : (v) [OE."drazan or ON."draga".] (۱) کھینچنا ؛ گھسیٹنا ۔ (۲) گھسیٹتے ہوئے چلنا ۔ (۳) (موسیقی) رو رو کر گانا یا بجانا ؛ زور نہ ہونا ؛ جان نہ ہونا ۔ (٤) گھسٹنا ؛ بمشکل چلنا ۔ (٥) چھوٹا آنکڑا استعمال کرنا ؛ ڈوبی ہوئی چیزکو نکالنے کے لئے کانٹا ڈالنا یا جال ڈالنا ؛ تہ میں تلاش کرنا ؛ تہ کی مٹی نکالنا ۔(٦) ( زمین پر ) سراون پھیرنا ۔ (۷) پہیے یا گاڑی میں رفتار کم کرنے کےلئے کوئی روک کی چیز لگانا ۔ (۸) آہستہ نیچے اڑنا ۔

To drag the anchor : لنگر کا نہ جمنا (زمین پر) ۔

To drag one's feet /To drag one's heels : سستی کرنا ۔

Drag : (n) (۱) ہینگا ؛ سراون ۔ (۲) بے پہیے کی بھدی گاڑی ۔(۳) چار گھوڑوں کی گاڑی ۔(٤) دریا

میں پھینکنے کا جال : کھیت میں لگانے کا جال ۔(۵) ڈوبی ہوئی چیز کو نکالنے کا آنکڑا : کانٹا ؛ چنگال ۔(٦) کھاد اکھٹا کرنے کا اوزار ۔ (۷) ڈھال پر گاڑی کی رفتارکم کرنے کےلئے لوھے کی روک ۔(۸) روک ؛ رکاوٹ ۔ (۹) آہستہ حرکت ؛ رکتی ہوئی رفتار۔ (۱۰) دریا کی تہ سے مٹی نکالنے کا آلہ ۔(۱۱) کوئی تیز خوشبودار چیز جو شکاری کتوں کو خوشبو پر چلنے کی مشق کرانے کے لئے استعمال کی جائے ؛ وہ کلب جس میں یہ مشق کرائی جاتی ھے ۔(۱۲) بوتل کا پیندا ۔ (۱۳) لومڑی کی بو ۔(١٤) گھسیٹ ؛ کھینچاؤ ۔(۱۵) کش (سگریٹ وغیرہ کا) ۔(١٦) شرب ۔ (۱۷)(عامیانہ)رسوخ ۔ (۱۸)(عامیانہ ) سڑک ۔ (۱۹) ( عامیانہ ) زنانہ لباس ( مردوں پر )۔ (۱۰) معشوق ؛ آشنا (عورت)۔

Drag anchor : (n) بہنے والا لنگر ؛ بہنے والا آلہ جو جہاز کو ھَوا کے رخ جانے سے روکتا ھے ۔

Drag bar : (n) جرّی سلاخ ۔

Drag bolt : (n) جرّی کھٹکا ۔

Drag box : (n) (۱) ایک قسم کی گاڑی ۔(۲) بوتل کا پیندا ۔

Drag chain : (n) (۱) جرّی زنجیر ؛ پہیا روک ۔(۲) ریل کے ڈبوں کو جوڑنے کی زنجیر ۔(۳) (مجازاً) رکاوٹ ۔

Drag down : (v) (۱) (عامیانہ) کمانا ۔(۲) جوئے میں جیت کر حصہ بٹا لینا اور باقی پر بازی لگانا ۔

Drag book : (n) جرّی بك ۔

Drag hound : (n) شکار کی بو پر (شکارکا) پیچھا کرنے والا ۔

Drag hunt : (n) (۱) شکار جس میں کوئی تیز خوشبو دار شکاری کتوں کی مشق کے لئے استعمال کی جائے ۔ (۲) وہ کلب جہاں یہ مشق کرائی جاتی ھے ۔

Drag in : (v) (کسی مسئلہ کو) گفتگو میں خواہ مخواہ کھینچ لانا ۔

Drag link : (n) دھروں کو جوڑنے والی کڑی ۔

Drag-net : (n) پھینکواں جال ۔

Drag on : (v) زبردستی چلاتے رہنا ؛ بے لطفی سے چلتے رہنا ؛ جیسے تیسے گزرنا ۔

Drag-rake : (n) بڑی کریدنی ۔

Drag-sheet : (n) دیکھو Dragonchor

Drag-staff : (n) لمبا بانس جو گاڑی کے پیچھے باندھ دیا جاتا ھے تا کہ گاڑی پیچھے نہ جا سکے ۔

Drag-twist : (n) سلاخ کے آخیر میں لگا ھوا پیچ دار بك ۔

Dragade : (v) [Origin unkn.] (شیشے کو) پانی میں پگھلتے وقت ڈھال کر توڑنا ۔

Dragee : (n) [F.] مقنّد ۔

Dragger : (n) کھینچنے والا ؛ خصوصاً ماہی گیر ؛ کشتی ۔

Dragging : (a) کھینچنے والا ۔ (۲) سست ؛ کاہل ۔

Draggle : (v) (۱) لتھیڑنا ۔(۲) لٹکنا اور گھسٹنا ۔ (۳) آہستہ چلنا ؛ پیچھے رہ جانا ۔

Draggle-haired : (a) بھیگا ھوا ورید نما؛ بال والا ۔

Draggle-tail : (n) وہ عورت جس کا سایہ لٹکتا اور زمین پر گھسٹتا ھو ۔

Draggle-tailed : (a) (۱) وہ عورت جس کا سایہ لٹکتا ھو اور زمین پر گھسٹتا ھو ۔(۲) لٹکتی ھوئی دم والا (جانور)۔

Draggle tails : (n) لٹکتا ھوا اورزمین پر گھسٹتا ھوا سایہ ۔

Dragman : (n) پھینکواں جال استعمال کرنے والا ماہی گیر۔

Dragoman : (n [F."dragoman","drogman".] ترجمان خصوصاً ترکی، عربی اور فارسی کا ۔

Dragomanate : (n) ترجمان کا عہدہ ۔

Dragomanic : (a) ترجمانی ؛ ترجمان سے متعلق ۔

Dragon : (n) [L."draco".] (۱) ( دیو مالا ) اژدہا ۔ (۲) (افسانہ) مار گنج؛خزانے کا سانپ ؛ خزانے یا عصمت کا محافظ ؛ سخت نگرانی کرنے والا ؛ لڑکیوں کی نگراں عورت ۔ (۳) (بائبل) وہیل یا شارك مچھلی ؛ سانپ ؛ گھڑیال ؛ گیدڑ ۔(٤) شیطان ۔(۵) موت ۔ (٦) ( علم النجوم ) ثعبان ۔(۷) ( حیوانیات ) اڑن چھپکلی ۔(۸) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۹) ایک قسم کا کبوتر ۔ (۱۰) طرخون (درخت) ۔(۱۱) (نقابت) اژدہا ۔

Like a dragon : شدت سے ۔

Dragon arum : (n) طرخون ۔

Dragon beam /Dragon piece : (n) شہتیر (دیواروں کو بیچ سے کاٹنے والا) ۔

Dragon china : (n) چینی کے ظروف جن پر اژدھوں کی تصویریں بنی ہوں ۔

Dragon-fly / Dragonfly : (n) سنجاتك : کابلی مکھی : بھنبھیری ۔

Dragon root : (n) طرخون کی پیازیہ جڑیں ۔

Dragon shell : (n) ایك قسم کا چٹانی ناعمہ ۔

Dragon stone : (n) دیکھو Draconites

Dragon tree : (n) دم الاخوین (درخت) ۔

Dragonade : (۱) (جمع) شاہ لوئی دہم کے عہد میں پروٹسٹنٹ فرقےپرمظالم (ان کےگھروں میں سپاہیوں کو جبراً مہمان رکھنا) ۔ (۲) مظالم (جو سپاہیوں کے ذریعہ کرائےجائیں) ۔

Dragoness : (n) (۱) لڑکیوں کی نگراں عورت ۔ (۲) سختی سے نگرانی کرنے والی ۔

Dragonet : (n) [f.] (۱) چھوٹا اژدھا ۔ (۲) ایك قسم کی مچھلی ۔ (۳) جنوبی امریکا کی مچھلی ۔

Dragonfish : (n) ایك قسم کی مچھلی ۔

Dragonish : (a) اژدھائی : اژدھا صفت : اژدھا دار ۔

Dragonnade/Dragonade/Dragoonade : (n) [F.] دیکھو Dragonade

Dragon's belly : (n) ستارے کا وہ حصہ جو ذنب سے زیادہ دور ہو ۔

Dragon's blood : (n) دمُ الاخوین : خون سیما وشان ۔

Dragon's claw /Dragon's herb : (n) طرخون ۔

Dragon's head : (n) (۱) (علم النجوم) راس نتثین : نقطہ اعتدال خریفی ۔ (۲) (نقابت) گندمی رنگ ۔ (۳) ایك قسم کی بوٹی ۔

Dragon's skin : (n) فلسی شجر ۔

Dragon's tail : (n) ذنب تنئین : نقطہ اعتدال ربیعی ۔

Dragon's teeth : (n) (۱) اژدھے کے دانت جو Cadmus نے بوئے تھے اور جس سےایك فوج اٹھ کھڑی ہوئی تھی ۔ (۲) آپس میں لڑائی کا بیج ۔ (۳) مثلث نوکدار : ٹینك روك ۔

Dragoon : (n) [mod. F."dragon".] (۱) سوار رسالے کا ملازم ۔ (۲) غصہ ور وحشی آدمی ۔ (۳) ایك قسم کا کبوتر ۔

Dragoon : (v) (۱) سواروں کو متعین کرنا ۔ (۲) تشدد کرنا : ظلم کرنا : تشدد سے کسی بات پر مجبور کرنا ۔

Dragoonade : (n) دیکھو Dragonade

Dragsman : (n) (۱) گاڑی چلانے والا ۔ (۲) تہ سے مٹی نکالنے والا : تہ میں تلاش کرنے والا ۔

Drain : (v) [OE."dreahnian".] (۱) ( نالی یا پمپ کے ذریعہ ) پانی نکالنا : نچوڑ لینا ( دولت وغیرہ ) ۔ (۲) پینا : چڑھانا : ( گلاس وغیرہ ) خالی کر دینا ۔ (۳) (زمین کو) رطوبت دور کرکے خشك کرنا ۔ (٤) ( دریا کا ) کسی خطے کے بیکار پانی کو بہا لے جانا ۔ (٥) رسنا : ٹپکنا : جھرنا ۔ (٦) (طاقت، دولت وغیرہ کو) نچوڑ لینا : کھو کھلا کر دینا ۔

Drain : (n) (۱) بدرو : نالی : موری : سیل ۔ (۲) (جراحی ) پھوڑے سے مواد کھینچنے کی نلکی : سیم نالی ۔ (۳) مسلسل نکاس : تقاضا : مطالبہ : خرچ ۔ (٤) (عامیانہ) گھونٹ ۔ (٥) تلچھٹ : تہ نشیں ۔

Drain cock : (n) نکاس ٹونٹی ( بائلر کی ) ۔

Drainage : (n) (۱) پانی کا اخراج یا نکاس : پن بہاؤ : نکاس ۔ (۲) پانی کے نکاس کا بندوبست یا انتظام : قدرتی نالے یا مصنوعی نالیاں وغیرہ ( جو پانی کو بہا لے جائیں ) : سیلیات : بد روی : بدر آبی ۔ (۳) نالیوں کاپانی : گندا پانی ۔ (٤) اندرونی کشمکش کو دور کرنے کی صورت ۔

Drainage basin : (n) وہ حصہ ملك جس کا پانی دریا کے ذریعہ خارج ہو ۔

Drained : (a) خالی ۔

Drainer : (n) (۱) پانی نکالنے والا ؛ نچوڑنے والا ۔(۲) وہ برتن جس میں چیزیں نچوڑنے کے لئے رکھی جاتی ہیں ۔(۳) نالیاں بنانے والا ؛ نالی ۔

Draining : (n) سیل ۔

Drainless : (a) (۱) خالی نہ ہونے والا ۔(۲) بے نالی کا ۔

Drake : (n) [OE."draca".] (۱) ایک چھوٹی توپ ۔(۲) ایک کیڑا جو مچھلی پکڑنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔(۳) چونچ دار کشتی ۔

Drake : (n) [ME.] نر مرغابی یا بطخ ۔

Drake shot : (n) چھوٹی توپ کا گولہ ۔

Drake stone : (n) چپٹا پتھر جو سطح آب پر اس طرح پھینکتے ہیں کہ وہ پھسلتا ہوا آگے چلا جائے ۔

Dram : (n) [OF."drame".] (۱) ایک وزن ؛ ( دیکھو Dranchm ) ؛ درہم ؛ ڈرام (رقیق ناپنے کا پیمانہ) ۔ (۲) چسکی ؛ شراب وغیرہ کا ذرا سا گھونٹ ۔(۳) حقیر چیز ؛ قلیل مقدار ۔ (٤) لٹھوں کے بیڑے کا حصہ ۔

Dram : (n) [Short for "Drammen".] ناروے کی لکڑی ۔

Dram : (v) پینا ؛ پلانا ۔

Dram shop : (n) شراب خانہ ؛ چسکی گھر ۔

Drama : (n) [late L."drama".] (۱) سوانگ ؛ ناٹک ؛ تمثیل ؛ ڈرامہ ۔(۲) ڈرامائی ادب ؛ فن ڈراما ۔ (۳) ڈرامائی سلسلہ واقعات ۔

The drama : ڈرامائی ادب ؛ فن ڈرامہ ۔

Dramalogue : (n) ڈرامے کو پڑھ کر سامعین کو سنانا ۔

Dramatic : (a) (۱) ناٹکی ؛ ناٹک کا ؛ ناٹک سے متعلق ؛ تمثیلی ؛ سوانگ ۔ (۲) ایکٹر کا سا ۔ (۳) تماشا گاہ میں دکھائے جانے کے قابل ؛ اچانک ؛ ناگہانی ؛ عجیب و غریب ؛ موثر ۔ (٤) ( گفتگو ) جو دوسروں کی نقل ہو ؛ نقالی کی ؛ تمثیلی ۔(٥) ڈرامائی طور پر موثر (آواز) ۔

Dramatic irony : (n) ڈرامائی طنز ۔

Dramatically : (adv.) ناٹک کے طور پر ؛ تمثیلی انداز سے ؛ اچانک ؛ عجیب یا موثر طریقے سے ؛ ڈرامائی نقطہ نظر سے ۔

Dramaticism : (n) ڈرامائیت ۔

Dramaticle /-cule : (n) مختصر ڈرامہ ۔

Dramatics : (n) ڈرامائی ادب ؛ فن ڈرامہ ۔

Dramatism : (n) (۱) ڈرامائی طرز ۔(۲) زبان اور خیال کا ڈرامائی تجزیہ ۔

Dramatis personae : (n) ڈرامے کے کردار ؛ ڈرامہ کے کرداروں کی فہرست ۔

Dramatist : (n) ڈرامہ نگار ؛ تمثیل نویس ۔

Dramatization : (n) (۱) ڈرامہ کی شکل میں بدلنا یا بدلا جانا ؛ ڈرامائی تشکیل دینا (تحلیل نفسی) ۔(۲) دبے ہوئے خیالات یا جذبات جو ڈرامائی شکل میں تبدیل ہو کر خواب میں نظر آتے ہیں ۔

Dramatize : (v) (۱) (کسی افسانے وغیرہ کو) ڈرامہ کی شکل میں تبدیل کرنا ۔(۲) ڈرامہ کی صورت میں تبدیل ہو سکنا ۔

Dramaturge : (n) [F.] دیکھو Dramaturgist

Dramaturgic / -al : (n) ڈراما نگاری سے متعلق ؛ ڈرامہ نویسی کا ۔

Dramaturgist : (n) ڈرامہ نگار ؛ تمثیل نویس ۔

Dramaturgy : (n) ڈرامہ نگاری کے اصول ؛ ڈرامہ کا فن ؛ فن تمثیل ۔

Drame : (n) [F.] المیہ نما کامیڈی ۔

Drape : (n)[F."draper".] (۱) (کپڑے وغیرہ سے) آراستہ کرنا؛ پردے لٹکانا ۔(۲) (لباس یا پودوں کو) اس طرح پہنانا یا لٹکانا کہ اس کی شکلوں میں ترتیب اور خوشنمائی پیدا ہو جائے ۔

Drape : (n) (۱) کپڑا ۔ (۲) آراستہ کرنا ۔

Draper : (n) (۱) بزاز ؛ کپڑا بیچنے والا ۔(۲) (ترکیبی شکل میں) بیچنے والا ۔

Draperied : (a) پردوں سے آراستہ ؛ تہ بہ تہ ؛ شکن در شکن ۔

Drapery : (n) [OF."draperie".] (۱) کپڑا ؛ تھان ؛ پارچہ ۔ (۲) بزازی ؛ پارچہ فروشی ۔ (۳) سنگ تراشی وغیرہ میں لباس کی ترتیب ۔ (٤) پردے وغیرہ ۔

Drapery : (v) کپڑے ؛ پردوں وغیرہ سے آراستہ کرنا ۔

Draping : (n) آراستہ کرنا ۔

Drastic : (a) [Gr."drastikos".] (۱) قوی ؛ شدید ؛ سخت ۔ (۲) (طب) قوی مسہل ۔

Drastically : (adv.) شدت سے ؛ سختی سے ۔

Drat : (int.) [Aphetic f."God rot".] خدا سمجھے ؛ لعنت ہو ؛ خدا غارت کرے ؛ آگ لگے ؛ بھاڑ میں جائے ۔

Dratted : (a) ملعون ؛ لعنتی ؛ کمبخت ۔

Draught : (n) [ME."draht".] (۱) بار برداری ؛ (ہل وغیرہ) کھینچنا ؛ جو چیز کھینچی جائے ؛ جو مقدار نکالی جائے ؛ گھوڑے کا ساز و سامان ؛ گھوڑوں یا بیلوں کی جوڑی ۔ (۲) مچھلی وغیرہ کا جال کھینچنا ؛ مچھلیوں کی تعداد جو ایک بار جال کھینچنے میں آجائے ؛ بام مچھلی کاپیمانہ، ۲۰ پونڈ ۔ (۳) کشش ؛ میلان ؛ رغبت ۔ (٤) آرا کشی ؛ آرہ کش کا نام ۔ (٥) گھونٹ ؛ جرعہ ۔ (٦) (رقیق) دوا کی ایک خوراک ؛ دھواں یا بخارات کو نگلنا ؛ ( مجازاً ) دماغ یا روح کا کسی چیز کو جذب کر لینا ۔ (۷) کھینچنا ؛ لمبا کرنا ؛ دھاگا ۔ (۸) پانی کی گہرائی جو جہاز رانی کے لئے درکار ہو ۔ (۹) ( صیغہ جمع ) ڈرافٹ ؛ سرا بگھی (کھیل) کانام ؛ ڈرافٹ کا مہرہ ۔ (۱۰) ہَوا کا مسلسل گزرنا ؛ ہَوا کی رو ؛ بہاؤ ۔ (۱۱) خاکہ (تصویر وغیرہ کا) منصوبہ ؛ خاکہ ۔ (۱۲) برتن سے شراب نکالنا ؛ آبلہ ؛ پتھر کے کنارے کو چھینی سے ہموار کرنا ۔ (۱۳) فوجی دستہ (جوکسی خاص کام پر متعین ہو) کمک ؛ ایسے فوجی دستے کا انتخاب ۔ (۱٤) بینک سے روپیہ نکالنے کا تحریری حکم ؛ برات ؛ چک ؛ ہنڈی ۔

Black draught : ایک مسہل ۔

Forced draught : ہَوا کی مصنوعی رو ۔

Natural draught : ہَوا کی فطری رو ۔

Draught : (a) (۱) بار کش ؛ کھینچنے والے (جانور) ۔ (۲) منتخب (بھیڑ) ۔ (۳) کشید ( شراب) ۔ (٤) تسوید شدہ ۔

Draught : (v) (۱) (ایک دستے کو فوجی خدمت کے لئے) منتخب کرنا ۔ (۲) خاکہ تیار کرنا ؛ نقشہ بنانا ۔ (۳) پتھر کے کنارے کو چھینی سے ہموارکرنا ۔ (٤) تانے کے دھاگے کو کرگھے کے تار یا ڈوری میں لگانا ۔

Draught board : (n) دیکھو Dam-brod

Draught bos : (n) ہَوا روک نلکی جس سے پانی اونچے پہیے سے نچلے دھارے تک پہنچایا جاتا ھے ۔

Draught engine : (n) کان کے عمودی سرنگ کا انجن ۔

Draught hook : (n) توپ گاڑی کو کھینچنے کا ہک ۔

Draught line : (n) جہاز کی وہ لکیر جس سے معلوم ھوتا ھے کہ پانی کی کتنی گہرائی درکار ھے ۔

Draught-net : (n) پھینکوا جال ۔

Draught-spring : (n) راس اور گھوڑے کے بیچ کی کمانی ۔

Draught-way : (n) (۱) رستہ (جس سے چیز کھینچی جائے) ۔ (۲) ہَوا کی رو کا رستہ ۔

Draughtiness : (n) رو گزاری ۔

Draughtsman : (n) (۱) نقشہ نویس ؛ خاکہ بنانے والا ؛ ڈرافٹ مین ۔ (۲) (پارلیمنٹ) وہ شخص جو قانون کا مسودہ مرتب کرتا ھے ۔ (۳) ڈرافٹ کا مہرہ ؛ گوٹ ۔

Draughtsmanship : (n) نقشہ نویسی ؛ نقشہ نویس کا عہدہ ۔

Draughty : (a) رو گزار ؛ جہاں سے ہَوا کی رو گزرتی ھو ۔

Dravidian : (a & n) [Skr."Dravida".] دراوڑی ۔

Draw : (v) [OE."drazan".] (۱) کھینچنا ۔ (۲) کھینچ کرلیجانا ؛ بار برداری کا کام کرنا ۔ (۳) گھسیٹنا ( کسی چیز میں باندھ کر ) ۔ (٤) سکڑنا ؛ ( منہ ) بنانا ۔ (٥) ( جال ) کھینچنا ۔ (٦) ( کمان ) کھینچنا ۔ (۷) ( باگ وغیرہ ) کھینچنا ؛ روکنا ۔ (۸) (پردہ یا نقاب) ڈالنا

یا ہٹانا ۔(۹) ( کرکٹ میں ) بلے سے ایك
طرف کر دینا ( گیند کو ) ۔(۱۰) ( گولف )
(گیند کو ضرورت سے زیادہ) بائیں طرف
ہٹا دینا ۔(۱۱) متوجه کرنا ؛ کھینچنا ؛
( سانس لینا ) ۔(۱۲) کسی کام پر مائل یا
آماده کرنا ؛ ترغیب دینا ۔ (۱۳) متوجه ہونا ؛
توجه کرنا ؛ جمع ہونا ؛ اکھٹا ہونا ۔
(۱٤) باعث ہونا ؛ پیدا کرنا ؛ مخبر ہونا ۔
(۱۵) کھینچ کر نکالنا ۔(۱٦) (بجو یا لومڑی
کو) بھٹ سے کھینچ کر نکالنا /گھسیٹنا ۔
(۱۷) ( پانی ) کنویں سے کھینچنا ، نکالنا
یا بھرنا ۔(۱۸) ( عرق وغیره ) برتن سے یا
خون جسم سے نکالنا ۔(۱۹) کشید کرنا ؛
( ست ) کھینچنا ؛ جوہر نکالنا ۔
(۲۰) ( پولٹیس سے مواد کو ) کھینچ لینا ۔
(۲۱ ) حاصل کرنا ؛ لینا ۔(۲۲) ( تاش میں
پتے کا ) کھلوانا ۔(۲۳) باتوں باتوں میں
پوچھ لینا ، کھلا لینا ؛ چھیڑ کر تقریر
کروا لینا ۔(۲٤) ( نتیجه ) نکالنا ؛
( نتیجه ) اخذ کرنا ؛ استنباط کرنا ؛
استخراج کرنا ۔(۲۵) چوس لینا ؛ خالی
کر دینا ۔(۲٦) پیٹ چیر کر آنتیں وغیره
نکالنا ۔(۲۷) شکار میں آڑ کی جگه ڈھونڈنا ۔
(۲۸) کھینچنا ؛ طول دینا ؛ پھیلانا ۔
(۲۹) (بحری ) ہوا سے پھولنا ( بادبان کا ) ۔
(۳۰) خط کھینچنا ؛ خاکه بنانا ؛
( تصویر ) بنانا ؛ شکل بنانا ۔(۳۱) الفاظ
میں تصویر کھینچنا ۔(۳۲) نقشه کشی
کی مشق کرنا ۔(۳۳) ( دستاویز کا ) مرتب
کرنا ۔ (۳٤) (فرق یا امتیاز ) کرنا یا قائم
کرنا ؛ دو چیزوں میں مقابله کرنا ؛
مشابہت دکھانا ۔ (۳۵) طالب ہونا ؛ مطالبه
کرنا (روپیه یا خدمت وغیره کا) ۔(۳٦) چلنا ؛
حرکت کرنا ؛ قریب یا دور ہونا ۔
(۳۷) (دوڑ میں) اور آگے بڑھ جانا ؛ برابر
آ پہنچنا ؛ اورقریب آ پہنچنا ۔(۳۸) (جہاز
کے بہنے کے لئے پانی کی خاص گہرائی )
چاہنا ۔(۳۹) غیر فیصله کن حالت میں
چھوڑنا ؛ بےفیصله کئےہوئے ختم کر دینا ۔
(٤۰) گاڑی میں کھینچ کر لے جانا ۔
(٤۱) (غداروں کو) کھینچ کر لےجانا (مقتل
میں) ۔(٤۲) کوشش کرنا ۔(٤۳) شکارکی بو
پر شکار کا پیچھا کرنا ۔(٤٤) گاچھی کو
نکالنا (دوسری جگه بونے یا لگانے کےلئے) ۔
(٤۵) سانس لینا ۔(٤٦) شکل بدلنا ۔

To draw a bead : نشانه لگانا ۔

To draw a blank : کچھ نه پانا (لومڑی میں) ۔

To draw a line /To draw the line : حد بندی کرنا ؛ حد سے آگے نه بڑھنا ۔

To draw a longbow /To draw the longbow : مبالغه کرنا ۔

To draw against : ہنڈی جاری کرنا ۔

To draw bit /-bridle /-rein : (۱) روکنا (گھوڑے کو) ۔ (۲) مجازاً ضبط سے کام لینا ۔

To draw blank : کچھ نه پانا ۔

To draw blood : زخمی کرنا ؛ مجروح کرنا ۔

To draw cut (s) / (lot)s : قرعه اندازی کرنا ۔

To draw in one's horns : محتاط ہو جانا ۔

To draw into example / precedent / comparison : مثال دینا وغیره ۔

To draw it fine : بے کم و کاست کرنا ۔

To draw it mild : مبالغه نه کرنا ۔

To draw level : برابر ہونا ۔

To draw one's lime : جبراً کام چھوڑنا ۔

To draw the cloth : کھانے کے بعد میز صاف کرنا ۔

To draw the fangs : بے ضرر بنانا ۔

To draw temper : فولاد کی آب کم کرنا (گرم کرکے) ۔

To draw together : متحد ہونا ۔

To draw with : اسی حال میں ہونا ۔

Draw : (n) (۱) کھینچنا ۔(۲) زور ؛ جھٹکا ۔(۳) کشش ؛ باعث کشش ؛ وه چیز جو گاہکوں وغیره کو کھینچے ۔(٤) قرعه اندازی ؛ چٹھی ڈالنا ۔ (۵) وه کھیل جس میں دونوں فریق برابر رہیں ۔ (٦) چھیڑ ؛ وه فقره جسے سن کر کوئی شخص کوئی بات کہه گزرے یا اسے اپنے محبوب موضوع پر تقریر کرنے کا موقع ہاتھ آجائے ۔(۷) اٹھاؤ پل ؛ متحرك پل ۔

Draw : جزو ترکیبی ۔

Draw arch : (n) متحرک پل کی محراب ۔

Draw away : (v) ہٹنا ؛ ہٹانا ۔

Draw-bolt : (n) ریل کے ڈبوں کو جوڑنے کا حلقہ ۔

Draw-boy : (n) (پارچہ بافی) کنگھی کی رسیوں کو کھینچنے والا لڑکا ؛ کرگھے کا وہ پرزہ جو یہ کام کرتا ہے ۔

Draw curtain : (n) بیچ سے کھلنے والا پردہ ۔

Draw-cut : (n) کھینچ کر کاٹنا ۔

Draw-dock : (n) شاخ دریا کی گودی ۔

Draw-file : (n) عمودی طور پر ریتنا ۔

Draw-gate : (n) در آب بند ۔

Draw-gear : (n) (۱) بارکش جانوروں کے سازوسامان ۔ (۲) گاڑیوں کو جوڑنے کا حلقہ ۔

Draw-glove : (n) (۱) دستانوں کا ایک کھیل ۔ (۲) تیر انداز کا دستانہ ۔

Draw-head : (n) جری سلاخ کا مہرہ ۔

Draw in /Draw into : (v) (۱) سکڑنا ؛ سکیڑنا ؛ سانس لینا ۔ (۲) پھانس لینا ؛ پھسلا کر شریک کر لینا ۔ (۳) (دن کا) زوال کا وقت ہونا ؛ ختم کے قریب ہونا ؛ (جاڑے کے دنوں کا) چھوٹا ہوتا جانا۔(٤) خاکہ بنانا ۔(٥) محتاط ہونا ۔

Draw kiln : (n) چونے کا بھٹہ ۔

Draw-knife : (n) دو دستی چھری ۔

Draw-link : (n) ریل کے ڈبوں وغیرہ کو جوڑنے والا حلقہ ۔

Draw-loom : (n) منقش کپڑا بننے کا کرگھا ۔

Draw-net : (n) دیکھو Drag-net

Draw off : (v) (۱) (فوج کا) واپس بلا لینا یا واپس آنا ۔ (۲) پھیرنا (دماغ وغیرہ کو) ۔ (۳) نکالنا (رقیق چیز کو) ۔

Draw on : (v) (۱) نزدیک ہونا ۔ (۲) باعث ہونا ؛ ترغیب دینا ؛ پھسلانا ۔ (۳) بڑھنا ۔ (٤) (شکار کی) بو پر شکار کا پیچھا کرنا ۔ (٥) پہننا (کپڑے وغیرہ) ۔

Draw out : (v) (۱) نکالنا ۔ (۲) ( فوج کی ) صفیں مرتب کرنا ؛ دستہ الگ کرنا ۔ (۳) پھیلانا (دھات وغیرہ کو) ۔ (٤) طول دینا ۔ (٥) باتوں باتوں میں پوچھ لینا ؛ کھلا لینا ۔ (٦) چھیڑ کر تقریر کرانا ۔ (۷) نقشہ کھینچنا ؛ مرتب کرنا ۔ (۸) لمبا ہونا ( گرمی کے دنوں کا ) ۔ (۹) آہستہ آہستہ بڑھتے جانا (دوڑ میں) ۔ (۱۰) آشکارہ کرنا ۔

Draw over : (n) اپنی جماعت میں ملا لینا ۔

Draw-plate : (n) لوہے کی سوراخ دار تختی جس سے تاروں کو پتلا کیا جاتا ہے ؛ جنتری ۔

Draw-rod : (n) جری سلاخ کا ڈنڈا ۔

Draw-shave : (n) آرا بنانے کی دو دستی چھری ۔

Draw-spring : (n) گاڑی اور جری سلاخ کے بیچ کی کمانی ۔

Draw-string : (n) کھلمندن ڈوری ۔

Draw-tap : (n) پائپ وغیرہ سے پانی نکالنے کی ٹونٹی ۔

Draw-tube : (n) ایک دوسرے میں گھسنے والا ٹیوب یا نلکی ؛ نلی در نلی ۔

Draw up : (v) (۱) سختی کا انداز اختیار کرنا ۔ (۲) (دوڑ میں ) برابر آ پہنچنا ؛ آ لینا ۔ (۳) رک جانا ؛ ٹھہر جانا ۔ (٤) (فوج کی) صفیں مرتب کرنا ؛ (دستاویز کو ) مرتب کرنا ۔ (٥) روکنا ؛ ٹھہرانا ۔

Draw-well : (n) گہرا کنواں جس میں چرخی لگی ہو ۔

Drawable : (a) کھینچنے کے قابل ؛ کشیدنی ۔

Drawback : (n) (۱) چونگی بھرنا ؛ اشیا کی درآمد پر ادا کئے ہوئے محصول کا وہ حصہ جو بر آمد کے وقت واپس کیا جائے ۔ (۲) کمی ؛ منہائی ؛ مجرائی ۔ (۳) خرابی ؛ عیب ؛ نقص ؛ خامی ۔

Drawback : (a) جو چیز پیچھے کھینچی جا سکے ۔

Drawback : (v) (۱) پیچھے ہٹنا ۔ (۲) چونگی کا حصہ برآمد کرنے پر واپس پانا ۔ (۳) (مجازاً) قول سے پھر جانا ۔

Drawback lock : (n) دروازے کا قفل جو اندر سے لٹو گھمانے سے اور باہر سے کنجی سے کھلتا ھے ۔

Drawbar : (n) جری سلاخ ۔

Drawbench : (n) تار یا پٹی کو پتلا کرنے کی مشین ۔

Drawbore : (n) چول کا سوراخ ۔

Drawbore : (v) (۱) چول کا سوراخ بنانا ۔ (۲) سوارخ کو بڑا بنانا ۔

Drawbridge : (n) اٹھاؤ پل ؛ متحرک پل ؛ وہ پل جو ضرورت کے وقت اٹھایا جا سکے ۔

Drawcansir : (n)[Formed after Dryden's"Almanzor".] وہ شخص جو دوست دشمن دونوں کے لئےخطرناک ھو ۔

Drawcansir : (a) دوست دشمن دونوں کے لئے خطرناک ؛ بد معاش ۔

Drawdown : (v) (۱) کوشش کرنا ۔ (۲) پانا ۔ (۳) خرچ کرنا ۔

Drawdown : (n) سیال کی سطح کم ھونے کی دوری (پمپ سے نکالنے یا گیٹ کھول دینے کی وجہ سے) ۔

Drawee : (n) مجر الیہ ؛ مرتب الیہ ؛ ہنڈی پانے والا ۔

Drawer : (n) (۱) کھینچنے والا ۔ (۲) کشید کرنے والا ۔ (۳) اجرا کنندہ ؛ مرتب ؛ ہنڈی نویس ۔ (٤) نقشہ نویس ۔

Drawer : (n) (۱) میز وغیرہ کی دراز ۔ (۲) (جمع) درازوں والی الماری ۔

Drawers : (n) تنگ مہری کا پاجامہ جو پتلون سے نیچے پہنا جاتا ھے ۔

Drawing : (n) (۱) کھینچنا ۔ (۲) نقشہ کشی ؛ ڈرائنگ ۔ (۲) نقشہ ؛ خاکہ ؛ تصویر ( جو بے رنگ یا ایک رنگ ھو) ۔ (٤) ایسا خاکہ، تصویر وغیرہ کھینچنا ۔ (٥) اون کی دبازت کو کم کرنا ۔ (٦) دکان کی آمدنی ۔ (۷) (چائے بنانے کے لئے ) چائے کی پتیوں کو گرم پانی میں ڈالنا ۔

In drawing : ٹھیک طور سے کھینچا ھوا ۔

Out of drawing : (۱) غلط کھینچا ھوا ۔ (۲) ناموزوں ۔

Drawing : (a) (۱) کھینچنے والا ؛ خصوصاً بارکش ۔ (۲) فاسد مادہ نکالنے والا ؛ ضماد ؛ مرہم ۔

Drawing account : (n) (۱) ذاتی واپسی کھاتا ۔ (۲) مالك بر آمدنی کھاتا ۔ (۳) چالو کھاتا ۔

Drawing awl : (n) ستالی جس کی نوک کے نزدیك سوراخ ھوتا ھے ۔

Drawing bench : (n) ٹکسال کی ایك میز ۔

Drawing block : (n) ڈرائنگ کے کاغذوں کا پیڈ ۔

Drawing-board : (n) نقشہ کشی کا تختہ ۔

Drawing-book : (n) نقشہ کشی کی کاپی ۔

Drawing-bridge : (n) دیکھو Draw bridge

Drawing compasses : (n) پرکار نقشہ کشی ۔

Drawing card : (n) جاذب توجہ ۔

Drawing frame : (n) دھاگے کو کھینچنے اور چپٹا کرنے کی مشین ۔

Drawing glove : (n) تیر اندازوں کا دستانہ ۔

Drawing knife/Drawknife : (n) دیکھو Draw-knife

Drawing machine : (n) مشین جس سے دھات کی پٹیوں کو پتلا اور برابر کیا جاتا ھے ۔

Drawing master : (n) نقشہ کشی سکھانے والا ؛ معلم نقشہ کشی ۔

Drawing officer : (n) زر برار افسر ۔

Drawing paper : (n) نقشہ کشی کا کاغذ ۔

Drawing pen : (n) خط کش ۔

Drawing pin : (n) ڈرائنگ پن ۔

Drawing press : (n) فلزی پتروں کو کاٹنے اور دبانے کی مشین ۔

Drawing pulley : (n) چلاؤ چرخی ۔

Drawing-room : (n) (۱) ملاقات کا کمرہ ؛ دیوان خانہ ۔ (۲) دربار ۔ (۳) ملاقات کے کمرے میں بیٹھے ہوئےلوگ ۔(٤) (جمع) خوشحال طبقہ ؛ شریف حلقہ ۔

Drawing room : (a) (۱) ملاقات کے کمرے سے متعلق ۔ (۲) شرفاء کی زندگی سے متعلق ۔

Drawing table : (n) نقشہ کشی کا ٹیبل جو بڑھایا جا سکے ۔

Drawk /Drauk : (n) [med. L."dranca".] ایک قسم کی گھاس ۔

Drawk : (v) [ME."drawken".] تر کرنا ۔

Drawl : (v) [Apparently an intensive derivative from DRAW.] (۱) چبا چبا کر باتیں کرنا ؛ چبا چبا کر بولنا ۔ (۲) دیر کرنا ۔

Drawl : (n) چبا چبا کر بولنا ۔

Drawler : (n) چبا چبا کر باتیں کرنے والا ۔

Drawlingly : (adv.) چبا چبا کر ۔

Drawman : (n) پہلے سے کٹے ہوئے پلاسٹک کو مخصوص شکل دینے والا شخص ۔

Drawn : (a) (۱) کھنچی ہوئی یا ننگی (تلوار) ۔ (۲) برابر ۔ (۳) کھنچی ہوئی (لکیر) ۔ (٤) آنت نکالا ہوا ۔ (۵) تناؤ کا حامل ۔ (٦) چنا ہوا ؛ پلیٹیں ڈالا ہوا (کپڑا) ۔

Drawn-work /Drawn-thread work : (n) کشیدہ کاری؛ کپڑے کے ڈورے نکال کر اس میں جالی وغیرہ بنانا ۔

Dray : (n) [Origin unkn.] گلہری کا گھونسلا ۔

Dray : (n) [OE."drazan".] ٹھیلہ ؛ ٹھیلہ نما گاڑی ۔

Dray : (v) (۱) ٹھیلہ یا ٹھیلہ نما گاڑی پر ڈھونا ۔ (۲) ٹھیلہ چلانا (روزی کمانے کے لئے) ۔ (۳) مال ڈھونا (مقامی طور پر) ۔

Dray-cart : (n) ٹھیلہ نما گاڑی ۔

Dray-horse : (n) ٹھیلہ گاڑی کا بڑا اور مضبوط گھوڑا ۔

Drayage : (n) (۱) ڈھونا (ٹھیلے سے) ۔ (۲) ڈھولائی ۔

Drayman : (n) ٹھیلہ بان ؛ شراب کا ٹھیلہ چلانے والا ۔

Drazel : (n) [Origin unkn.] فاحشہ ۔

Dread : (v) [ME."dreden","draeden".] (۱) (کسی سے) ڈرنا ؛ خائف ہونا ۔ (۲) (کسی کام سے) جھجکنا ؛ نام سے کانپنا ۔ (۳) اندیشہ ہونا ۔

Dread : (n) (۱) خوف ؛ دہشت ؛ ہیبت ۔ (۲) رعب ؛ جلال ۔ (۳) اندیشہ خطرہ ۔ (٤) مہیب چیز ؛ رعب دار چیز ۔

Dread : (a) (۱) ہیبت ناک ؛ مہیب ؛ خوفناک ؛ دہشتناک ۔ (۲) پُر جلال ؛ رعب دار ۔

Dreader : (n) خائف ؛ ڈرنے والا ۔

Dreadful : (a) (۱) مہیب ؛ خوفناک ؛ دہشتناک ؛ ڈراؤنا ۔ (۲) ہیبتناک ؛ رعب دار ۔ (۳) تکلیف دہ ؛ اجیرن ؛ ناگوار ؛ اکتا دینے والا ؛ طول طویل ۔ (۳) کمبخت ؛ وبال جان ۔

Dreadful : (adv.) (۱) خوفناک طور پر ؛ ناگوار طور پر ۔ (۲) نہایت ؛ بے حد ۔

Dreadful : (n) سنسنی خیز قصہ ۔

Dreadfully : (adv.) دیکھو Dreadful

Dreadingly : (adv.) ڈرتے ہوئے ؛ خوف سے ۔

Dreadless : (a) بے خوف ؛ نڈر ۔

Dreadlessly : (adv.) بے خوف و خطر ۔

Dreadlessness : (n) بے خوفی ۔

Dreadly : (adv.) دیکھو Dreadfully

Dreadnought : (a) بے خوف ؛ نڈر ۔

Dreadnought : (n) موٹا کوٹ جو خراب موسم میں پہنا جاتا ھے ؛ موٹے کوٹ کا کپڑا ۔ (۲) ڈروناٹ ؛ مہیب جنگی جہاز ۔

Dream : (n) [ME."dream","drem".] (۱) خواب ؛ رویا ؛ سپنا ۔ (۲) خواب کی حالت ۔ (۳) شیخ چلی کے منصوبے ؛ خیالی پلاؤ ؛ خواب بیداری ۔ (٤) نصب العین ؛ وہ چیزجس کا انسان خواب دیکھا کرتا ہو ۔ (۵) حسن و جمال کا مجسمہ ۔

Day dream : خیالی پلاؤ ۔

Latent dream : (نفسیات) کامن خواب ۔

Manifest dream : بارز خواب ۔

Waking dream : بیداری کا خواب ؛ تصور جو مشاہدے کی حد تک پہنچ جائے ۔

Dream : (v) (۱) خواب دیکھنا ۔ (۲) خواب میں دیکھنا یا سننا ۔ (۳) تصور کرنا ؛ منصوبہ باندھنا ۔ (٤) (بحالت نفی) خواب و خیال میں ہونا یا آنا ۔ (٥) خیال میں محو ہو جانا ؛ تصور میں ڈوب جانا ۔ (٦) خیالی پلاؤ پکانا ؛ شیخ چلی کے منصوبے باندھنا ۔ (۷) کاہل ہونا ؛ نکما ہونا ؛ بیکار تخیلات میں وقت کھونا ۔

Dream book : (n) تعبیر نامہ ۔

Dream experience : (n) رویائی تجربہ ۔

Dream-hole : (n) برج وغیرہ کی دیوار کا روزن ۔

Dream land : (n) عالم خواب ؛ کشور خیال ؛ عالم خواب و خیال ؛ جن اور پریوں کی دنیا ؛ خیالی دنیا ۔

Dream process : (n) رویائی عمل ۔

Dream reader : (n) معبِّر ؛ معبر خواب ؛ خواب کی تعبیر دینے والا ۔

Dream up : (v) تخلیق کرنا ؛ اختراع کرنا ( عجیب و غریب ایجاد کرنا ) ۔

Dream vision : (n) رویائے خواب ؛ رویائی مثالیہ یا تمثیل ۔

Dreamboat : (n) (۱) (عامیانہ) مثالی چیز ۔ (۲) مثالی حسینہ ۔ (۳) معشوق ۔

Dreamer : (n) (۱) خواب دیکھنے والا ؛ وسیع تخیل رکھنے والا ؛ خیالی پلاؤ پکانے والا ؛ شیخ چلی کاہل ؛ نکما ؛ وہ شخص جو قوت عمل سے محروم ہو ۔ (۲) ایک قسم کی چڑیا ۔ (۳) جوا یا گھوڑ دوڑ میں پیش گوئی کرنے والا ۔

Dreamery : (n) خواب و خیال ۔

Dreamful : (a) (۱) رویائی ؛ خواب انگیز ؛ خواب سا ۔ (۲)دیکھو Dreamy

Dreamfully : (adv.) خواب انگیزطور پر ۔

Dreamily : (adv.) محویت کے ساتھ۔

Dreaminess : (n) محویت ؛ تخیل پرستی ؛ دھندلاپن ۔

Dreamingly : (adv.) خواب دیکھتے ہوئے ؛ محویت کے ساتھ ؛ عالم خواب میں ۔

Dreamless : (a) بے خواب ۔

Dreamlessly : (adv.) بغیر خواب کے ۔

Dreamlike : (a) خواب کا سا ؛ دھندلا ؛ مبہم ۔

Dreamwork : (n) وہ صورت جس میں دبی ہوئی خواہشیں خواب کی شکل اختیار کرتی ہیں ۔

Dreamworld : (n) (۱) خیالی دنیا ۔ (۲) غیر دنیاوی چیزوں میں محویت ؛ عالم خواب ۔

Dreamy : (a) (۱) سراپا خواب ۔ (۲) خیال میں محو رہنے والا ؛ بندہ تخیل ؛ قوت عمل سے محروم ؛ خواب سا ؛ دھندلا دھندلا ۔

Drear : (a) [Short for DREARY.] (۱) اداس ؛ تیرہ و تار ؛ طول ؛ دلگیر؛ افسردہ ؛ بےلطف ؛ بے کیف ۔

Drearished : (n) اداسی ؛ تاریکی ؛ دلگیری ؛ افسردگی ؛ بے لطفی ۔

Drearily /Drearly : (adv.) اداسی کے ساتھ؛ دلگیری یا افسردگی سے ۔

Weariment : (n) اداسی ؛ دلگیری ؛ افسردگی ؛ بے لطفی ۔

Dreariness /Drearness : (n) دیکھو Drearished

Drearisome : (a) بے کیف ۔

Dreary : (a) [OE."dreoriz".] دیکھو Drear

Dreche : (v) (۱) بڑا جرعہ جو زبردستی پلایا جائے ۔ (۲) (دوا کی خوراک) جو جانوروں کو دی جائے ۔ (۳) دوا یا زہر کا پیالہ ۔ (٤) موسلا دھار بارش ۔ (٥) پانی میں بالکل بھیگ جانا ؛ شرابور ہوجانا ۔

Dredge : (n) [Sc."dreg".] (۱) ایک مشین جس سے دریا یا سمندر کی تہ سے کیچڑ وغیرہ نکالی

جاتی ھے ؛ کاوندہ ؛ تہ صفائی کی مشین ۔
(۲) جاروفہ ۔

Dredge : (n) [ME."dragie","drage".] (۱) مخلوط اناج بونا ۔
(۲) مخلوط دھات ۔

Dredge : (v) (۱) ڈریج (مشین) سے صاف کرنا یا نکالنا ۔
(۲) ڈریج سے کام لینا ؛ تہ صفائی کرنا ۔

Dredge : (v) (۱) سفوف وغیرہ (خصوصاً آٹا) چھڑکنا ؛
برکنا (کسی چیز پر) ۔ (۲) چھڑکنا ۔

Dredger : (n) (۱) دریا کی تہ سےکیچڑ وغیرہ نکالنے والا ؛
تہ صفائی کرنے والا ۔ (۲) کستورا مچھلی
نکالنے والی کشتی ۔ (۳) تہ صفائی کرنے
والی مشین ۔

Dredger / Drudger : (n) سوراخ دار ڈھکن کی بند ڈبیا (جس
سے آٹا وغیرہ چھڑکا جاتا ھے) ؛ سفوف پاش ۔

Dredging-box : (n) سفوف پاش ۔

Dree : (v) [OE."dreozan".] برداشت کرنا ؛ سہنا ۔

To dree one's wierd : تقدیر کا لکھا برداشت کرنا ۔

Dree : (n) مصیبت ؛ اذیت ۔

Dree /Dreigh : (a)[ME."drez","dregh".] طویل ؛ تھکا دینےوالا؛
مشکل ؛ اداس ؛ افسردہ ؛ بے کیف ؛ بے لطف ۔

Dreg : (n) [ME.] (۱) تلچھٹ ؛ درد ؛ کیٹ ؛ گاد ؛ رسوب ۔
(۲) بے کار حصہ ؛ فضلہ ؛ فضول خرچ ۔
(۳) ذراسا بچا ھوا حصہ ؛ ریزہ ۔

To drink to the dregs : تلچھٹ تک پی جانا ۔

Dreggish / Dreggy : (a) درد آمیز ؛ گدلا ؛ بے کار ۔

Dregs : (n) (سماجیات) پست طبقہ ؛ شدر ۔

Dreikanter : (n) سہ کور پتھر ۔

Drench : (n) [OE."drenc".] Dreche دیکھو

Drench : (v) [OE."drencan".] (۱) کثرت سے پلانا ؛ چھکانا ؛
جانوروں کو دوا پلانا (جبراً) ۔ (۲) سر سے
پاؤں تک بھگو دینا ۔ (۳) اچھی طرح پانی
میں بھگونا (دباغت میں) ۔ (٤) تزیزا دینا ؛
شرابور کر دینا ۔

Drencher : (n) (۱) کثرت سے پلانے والا؛ شرابور کرنے والا ۔
(۲) موسلا دھار بارش ؛ دونگڑا ۔

Dreng/Drench : (n) [OE."dreng".] نیم آزاد رعیت جس کوفوجی
یا دوسری خدمت ادا کرنی ھوتی ھے ۔

Drengage : (n) وہ خدمت جو نیم آزاد رعیت ادا کرے ۔

Dresden : (n) (۱) جرمانیہ کے صوبے سکسونی کا
صدر مقام ۔ (۲) (بطور صفت) نازک ؛ لطیف ۔

Dresden China /-Ware /-Procelain : (n) ڈرسڈن کے چینی کے
برتن ۔

Dress : (v) [OF."dresser".] (۱) (فوج) صف بندی کرنا ؛
صف آرائی کرنا ؛ (صفوں کو) برابر کرنا ؛
درست کرنا ؛ تربیت دینا ؛ صف آرا ھونا ؛
صف میں کھڑا ھونا ۔ (۲) آراستہ کرنا ؛
پہنانا ؛ ملبوس کرنا ؛ سجانا ؛ کپڑے
پہنانا ؛ ملبوس کرنا ۔ (۳) شام (کی دعوت)
کی پوشاک پہننا ۔ (٤) ناٹک کے ایکٹروں
کےلئے پوشاک بنوانا ۔ (٥) مرہم پٹی کرنا ۔
(٦) درست کرنا ؛ سجل کرنا ؛ سرزنش
کرنا ۔ (۷) کنگھی کرنا ؛ سنوارنا (بالوں
کو) ۔ (۸) کمائے ھوئے چمڑے کو ہموار
کرنا ؛ گھوٹنا ۔ (۹) ( گھوڑے کے ) کھریرا
کرنا ۔ (۱۰) (پتھر وغیرہ کو) چکنا کرنا ؛
(کپڑے پر) کندی کرنا ۔ (۱۱) مسالا وغیرہ
ملانا ؛ پکانا ۔ (۱۲) پودے کو چھانٹنا ۔
(۱۳) کھاد دینا ۔

To dress a ship : جھنڈوں وغیرہ سے جہاز کو
آراستہ کرنا ۔

To dress out : زرق برق کپڑے پہننا ؛ ایسے کپڑے
پہننا جن پر لوگوں کی نظر پڑے ۔

Dress : (n) (۱) لباس ؛ پوشاک ؛ بھیس ۔ (۲) وضع ؛
انداز ؛ رنگ ۔ (۳) عورت کا آرائشی لباس ۔
(٤) چکی پر سوراخوں کی ترتیب ۔

Evening dress : شام (دعوت وغیرہ) کا کوٹ ۔

Full dress : (۱) وہ کپڑے جو خاص تقریبوں میں
پہنے جاتے ہیں ۔ (۲) (مجازاً) فصاحت ۔

Dress : (a) (۱) پوشاک سے متعلق ۔ (۲) خاص تقریبوں
میں پہنے جانے والی پوشاک سے متعلق ۔

Dress circle : ناٹک میں پہلی گیلری (جس میں ایک
زمانہ میں وہی لوگ بیٹھنے پاتے تھے
جو شام کی پوشاک پہنےھوئےھوتےتھے) ۔

Dress down : (v) دھمکانا ؛ خبر لینا ؛ ڈانٹنا ۔

Dress form : (n) کاغذ، کپڑے یا تار کا بنا عورت کا مجسمہ جس پر ملبوسات کی نمائش کی جاتی ھے ۔

Dress guard : (n) ڈریس گارڈ ؛ لوھے کا غلاف جو بائیسکل کی چین پر چڑھا دیا جاتا ھے (تاکہ کپڑے خراب نہ ھوں) ۔

Dress improver : (n) وہ کمانی جو خیموں کے سائے کو پیچھے کی طرف پھیلائے رکھنے کے لئے لگاتے تھے ۔

Dress in : (v) قیدی کا لباس پہنانا ؛ جیل میں بند کرنا ۔

Dress-maker : (n) درزی ۔

Dress-maker : (a) پیچیدہ بخیے والا ۔

Dress-making : (n) عورتوں کے کپڑے سینا ۔

Dress-parade : (n) مخصوص لباس میں پریڈ ۔

Dress rehearsed : (n) کسی ناٹک کی پورے سازوسامان کے ساتھ مشق ؛ تمرین (مشق) ۔

Dress up : (v) (۱) خاص طرح کی پوشاک پہننا یا پہنانا ؛ بھیس بنانا ۔ (۲) کسی خاص ڈھنگ سے پیش کرنا ۔

Dress-up : (n) اچھے کپڑے کا موقع یا وقت ۔

Dressage : (n) گھوڑے کی تربیت ۔

Dressed : (a) (پکانے کے لئے) تیار (مرغ وغیرہ) ۔

Dresser : (n) [OF."dresseur".] (۱) سائیڈ بورڈ ؛ برتنوں کی الماری (جس پر کھانے کے کمرے میں برتن رکھے جاتے ہیں) ۔ (۲) سنگار میز ۔

Dresser : (n) (۱) آراستہ کرنے والا ؛ پہنانے والا ۔ (۲) سرجن کا نائب ؛ ڈریسر ؛ مرہم پٹی کرنے والا ۔ (۳) چکنا کرنے والا کوئی اوزار یا آلہ ۔

Dressiness : (n) کپڑے کا شوق ؛ جامہ زیبی ؛ خوش وضعی ۔

Dressing : (n) (۱) آراستگی ؛ پہننا ۔ (۲) سرزنش ؛ کندی ؛ زدوکوب ؛ گوشمالی ۔ (۳) مسالا وغیرہ ۔ (٤) کھاد ۔ (٥) مرہم پٹی ۔ (٦) کلپ ۔ (۷) (تعمیرات) ابھرا ھوا آرائشی حاشیہ ۔ (۸) دیکھو Dressing Gown ۔

Dressing bell /-gong : (n) کھانے کا لباس پہننے کی گھنٹی ۔

Dressing case : (n) سنگار بیگ ؛ سنگاردان ۔

Dressing floor : (n) وہ جگہ جہاں خام ٹین کو چوڑا اور صاف کیا جاتا ھے ۔

Dressing gown : (n) ایک ڈھیلا ڈھالا چوغا جو صبح اٹھ کر نہانے کے بعد پہنا جاتا ھے ؛ ڈریسنگ گون ۔

Dressing room : (n) خوابگاہ سے ملحق کپڑے پہننے کا کمرہ ۔

Dressing table : (n) سنگار میز ؛ سنگار کی آئینہ دار میز ۔

Dressy : (a) (۱) کپڑے کا شوقین ؛ جامہ زیب ؛ خوش لباس ۔ (۲) (لباس کی صفت) خوش وضع ؛ خوش قطع ۔

Dribble : (v) [f."Drib".] (۱) قطرہ قطرہ بہنا ؛ رسنا ؛ ٹپکنا ؛ قطرہ قطرہ بہانا ؛ ٹپکانا ۔ (۲) (کسی بچے یا بد سلیقہ شخص کی) رال بہنا ؛ رال ٹپکنا ۔ (۳) (فٹبال) پاؤں سے آہستہ آہستہ ٹھکرانا (گیند کو) ۔

Dribble : (n) (۱) پانی کا قطرہ قطرہ یا پتلی دھار میں بہنا ؛ رقیق کا چھوٹا قطرہ ۔ (۲) (فٹبال) گیند کو پاؤں سے آہستہ آہستہ ٹھکرانا ۔ (۳) حقیر رقم (روپیہ) ۔ (٤) پگھلے ھوئے شیشے کی رسوب (جو برتن کی تہ میں رہ جائے) ۔

Dribbler : (n) (۱) گیند کو آہستہ آہستہ مارنے والا ۔ (۲) (ڈھلائی کے بعد) شیشے کی تلچھٹ صاف کرنے والا ۔

Dribblet /Driblet : (n) (۱) حقیر مقدار ۔ (۲) تھوڑی رقم ۔

Dribs and drabs : (n) حقیر مقدار ؛ رقم یا حصہ ۔

Dried : (a) سوکھا ھوا ؛ خشک ۔

Drier / Dryer : (n) خشک ساز ؛ جاذب ؛ خشک کرنے والا ۔

Drift : (n) [ME."drift".] (۱) بہاؤ ؛ رو ۔ (۲) ہلکی دھارا ؛ دھارا ۔ (۳) جہاز کا انحراف سیدھے رستے

سے (دھار کی وجہ سے) ۔ (٤) (گردش کی وجہ سے) پھینکی ہوئی چیز کا انحراف یا میل ۔ (٥) (جنگل کا قانون) ملکیت آراضی کے استقرار کی غرض سے اس آراضی پر مویشی لے جانا ۔ (٦) زمانے کے ساتھ بہنا ۔ (٧) فطری یا غیر محسوس رجحان ؛ میلان ۔ (٨) مقصد ؛ مفہوم ؛ منشا ؛ مطلب ؛ فحوائے کلام ۔ (٩) سیل ؛ رو ؛ بوچھار ۔ (١٠) برف یا ریت وغیرہ جو ہَوا سے جمع ہو جائے ؛ باد آور ۔ (١١) جو چیز پانی کے بہاؤ سے بہی چلی جائے ۔ (١٢) (ارضیات) سطحی مادہ جو ہَوا پانی کے بہاؤ سے جمع ہو جائے ؛ آب آور مادہ ۔ (١٣) بیرنگ مچھلی کے پکڑنے کا بڑا جال جو مد و جزر میں بہتا رہتا ہے ۔ (١٤) (کان کنی) معدنی مادے میں ایک رگ یا لکیر جو دور تک دوڑی ہوئی ہو ؛ رگ معدن ۔ (١٥) (جنوبی افریقہ) دریا کا پایاب مقام ۔ (١٦) دھات میں سوراخ کرنے یا بڑھانے کا اوزار ؛ ایک قسم کا برما ؛ کریدنی ۔ (١٧) (جہاز سازی) جہاز کا وہ حصہ جہاں بھاری بوجھ اٹھانے والا آلہ لگاتے ہیں ؛ میخ اور سوراخ کی موٹائی کا فرق ۔ (١٨) (بحری) رسے کا لٹکا ہوا حصہ ۔ (١٩) (طیرانیات) دھکیل ۔ (٢٠) گلہ ؛ جھنڈ ۔

**Drift : (v)** (١) اڑنا ؛ اڑا لے جانا ؛ بہنا ؛ بہا لے جانا ۔ (٢) منہ اٹھائے چلا جانا ؛ بغیر مقصد کے چلنا ۔ (٣) ہَوا سے اڑا کر ڈھیر کر دینا یا ہَوا سے اڑ کر ڈھیر ہو جانا ۔ (٤) (کھیت یا سڑک کو) برف یا ریت سے پاٹ دینا ۔ (٥) سوراخ کرنا یا بڑھنا ۔ (٦) (کان کنی) کھودنا ۔ (٧) بڑے جال کے ذریعہ مچھلی پکڑنا ۔ (٨) انحراف کرنا ؛ منحرف ہونا ۔ (٩) میلان کے مطابق ترقی کرنا (کسی زبان کا) ۔

**Drift anchor : (n)** پیراک لنگر ۔

**Drift angle : (n)** زاویہ انحراف ۔

**Drift bolt : (n)** دوسری میخوں کو نکالنے کے لئے لمبی میخ ۔

**Drift-ice : (n)** آب آور میخ ۔

**Drift-keel : (n)** جہاز کی تہ کا نیچے کا شہتیر ۔

**Drift-net : (n)** مچھلی پکڑنے کا بہاؤ جال ۔

**Drift piece : (n)** بھاری تختے جو بوجھ اٹھانے والے کے پاس جڑے ہوتے ہیں ۔

**Drift pin/punch : (n)** کریدنی ۔

**Drift rain : (n)** بوچھار ۔

**Drift -sight : (n)** زاویہ انحراف پیما ۔

**Drift way / Drift -way : (n)** (١) مویشیوں کو لیجانے کا رستہ ۔ (٢) (بحری) جہاز کا انحراف ۔ (٣) (کان کنی) رگ معدن ۔

**Drift-weed : (n)** سمندر برد گھاس ۔

**Drift-wind : (n)** برف اور ریت کو بہا لے جانے والی ہَوا ۔

**Drift-wood / Driftwood : (n)** دریا برد لکڑی ۔

**Drifgage : (n)** (١) رو ؛ بہاؤ ۔ (٢) آب آور یا باد آور شے ۔ (٣) انحراف ۔

**Drifting : (n)** کان کھودنا ؛ کان کنی ۔

**Driftingly : (adv.)** بہتے ہوئے ؛ بغیر مقصد کے ۔

**Driftless : (a)** (١) بے مقصد ۔ (٢) (ارضیات) بے رگ معدن ۔

**Drifty : (a)** بہنے والا ؛ بہاؤ سا ۔

**Drill : (n) [See DRILL (v).]** چشمہ ؛ ندی ۔

**Drill : (n)[Du."dril","drille".]** (١) برما ۔ (٢) ایک قسم کی خول دار مچھلی یا خول دار آبی جانور ۔ (٣) سوراخ کرنے کا طرز یا طریقہ ۔ (٤) فوجی تربیت ؛ قواعد ۔ (٥) قواعد سکھانے والا ۔ (٦) کڑی تربیت ؛ سخت گیرانہ انضباط ۔ (٧) کھٹ کھٹ کی آواز ۔

**Drill : (n) [native name.]** مغربی افریقہ کا ایک بندر ۔

**Drill : (n)** (١) مرز ؛ میکھ ؛ ریکھا ؛ باہن ؛ جتے ہوئے کھیت کی نالی جس میں بیج ڈالا جاتا ہے ۔ (٢) ڈرل ؛ ایک مشین جس سے کھیت جوتنے، بیج بونے اور سراون پھیرنے کا کام ساتھ ساتھ ہوتا ہے ۔ (٣) پودوں کی ایک قطار جو ایک باہن میں ہو ۔

**Drill : (n)** برمانہ ؛ برماؤ ؛ فوجی قواعد ۔

**Drill : (v) [Origin unkn.]** (١) دیر کرنا ؛ ملتوی کرنا ۔ (٢) بھگانا ۔ (٣) بھاگ جانا ؛ آہستہ آہستہ غائب ہو جانا ۔

Drill : (v) [M. Du."drillen".] (۱) برمانا ؛ سوراخ کرنا ۔ (۲) فوجی قواعد سکھانا ۔ (۳) سختی سے تربیت کرنا ؛ کڑی تربیت حاصل کرنا ۔ (٤) کھٹ کھٹ کی آواز نکالنا۔ (٥) (موٹر کا) پھسلنا ۔

Drill : (v) (۱) ریکھا میں بونا ؛ قطار میں بونا ۔ (۲) ڈرل کی مدد سے بونا ۔

Drill-barrow : (n) قطار میں بونے کی ایک مشین ۔

Drill-harrow : (n) ریکھاؤ ں کے بیچ سے گھاس نکالنے والا سراون ۔

Drill machine/plough : (n) ایک مشین جس سے کھیت جوتنے، بیج بونے اور سراون پھیرنے کا کام ساتھ ساتھ ہوتا ہے ۔

Drill-press : (n) دھات میں سوراخ کرنے کی مشین ؛ برما شکنجہ ۔

Drill sergeant : (n) فوجی قواعد سکھانے والا افسر ۔

Drill-stock : (n) دھات میں برما کرنے کا شکنجہ ۔

Driller : (n) برمانے والا ؛ قواعد سکھانے والا ؛ سختی سے تربیت کرنے والا ۔

Drilling : (n) [Corruption of Ger."drillich".] ایک قسم کا موٹا کپڑا ؛ زین ؛ ڈرل ۔

Drilling : (n) برمانا ؛ برماؤ ؛ فوجی قواعد ۔

Drily : (adv.) خشکی سے ؛ روکھے پن سے ۔

Drink : (v) [OE."drincan".] (۱) پینا ۔ (۲) (کسی صحت بخش مقام کا پانی) بطور دوا پینا ۔ (۳) جذب کرنا ؛ سوکھنا (پودے وغیرہ کانمی کو)۔ (٤) پی کر خالی کر دینا ؛ سارا کا سارا پی جانا ۔ (٥) پی ڈالنا یا پی کر اُڑا دینا؛ (آمدنی وغیرہ) شراب میں اڑا دینا ۔ (٦) شراب پینا ؛ شراب کا عادی ہونا ؛ شرابی ہونا ۔ (۷) جام صحت پینا ۔ (۸) ( in کے ساتھ) غور سے سننا ؛ گوش و ہوش سے سننا ؛ ذوق و شوق سے سننا ۔

To drink deep : خوب پینا ؛ بہت پینا ۔

To drink to : کسی کا جام صحت نوش کرنا ؛ سلامتی کا جام پینا ۔

To drink up / off / out : ایک سانس میں پی جانا ؛ چڑھا جانا ۔

Drink : (n) (۱) پینے کی چیز ؛ کوئی عرق یا رقیق شے جو پی جائے ۔ (۲) شربت ؛ نوشیدنی ؛ مشروب ۔ (۳) شراب ؛ مے ؛ بادہ ۔ (٤) شراب خواری ؛ مے کشی ؛ بادہ گساری ۔ (٥) شراب کا ایک جام ؛ ایک پیالہ ایکبار پینا ۔ (٦) سمندر ۔

In drink : مست ۔

Drink-hail : (n) جام صحت ۔

Drink-money / Drink-penny : (n) ۔ شراب پینے کےلئے بخشش ۔

Drink offering : (n) شراب کا چڑھاوا ؛ تھوڑی سی شراب دیوتا کے نام پر زمین پر پھینک دینا ۔

Drinkable : (a & n) (۱) نوشیدنی ؛ پینے کے قابل ۔ (۲) (جمع) مشروبات ؛ اشیائے نوشیدنی ؛ پینے کی چیزیں ۔

Drinkableness : (n) قابل نوشیدنی ہونا ۔

Drinker : (n) (۱) پینےوالا ؛ نوشندہ ؛ شرابی ۔ (۲) ایک بڑا یورپی پتنگا (Drinkermoth) ۔ (۳) مویشیوں یا مرغیوں کے پانی پینے کا برتن ۔

Drinking : (n) (۱) پینا ؛ شراب پینا ؛ مے خواری ۔ (۲) مجلس میخواری ۔ (۳) ہلکا ناشتہ ۔

Drinkless : (a) بے شراب ؛ جس نے کچھ نہ پیا ہو ۔

Drip : (v) [OE."dryppan".] (۱) ٹپکنا ؛ رسنا ؛ ٹپکانا ۔ (۲) قطرے ٹپکانا ؛ قطرے گرانا ۔ (۳) کسی چیز کا اس قدر بھیگ جانا کہ اس سے قطرے ٹپکتے ہوں ۔ (٤) لٹکنا ۔

Drip : (n) (۱) تقاطر ؛ ٹپکنا ۔ (۲) وہ چیز جو ٹپک رہی ہو ۔ (۳) ( تعمیرات ) کنگنی ۔ (٤) قطروں کے گرنے کی آواز ۔ (٥) بکواس ۔ (٦) (عامیانہ) سادہ لوح ؛ بے وقوف ۔

Right of drip : دوسرے کی زمین میں اولتی ڈالنے کا حق ۔

Drip-drop : (n) ٹپ ٹپ گرنا ؛ بوندا باندی ؛ تقاطر ؛ لگاتار ٹپکنا ۔

Drip-dry : (v) لٹکا کر بلا شکن کے سکھانا ۔

Drip-dry : (a) لٹکا کر بلا شکن سوکھنے والا ۔

Drip joint : (n) ٹپک جوڑ ۔

Dripping : (n) (۱) تقاطر ؛ ٹپکنا ؛ ٹپکانا ۔ (۲) چربی (جس میں گوشت پکایا جائے) ۔ (۳) پانی یا چربی وغیرہ جو کسی چیز سے ٹپک رہی ہو ۔ (٤) زائد رقیق جو مشین سے ٹپکتی ہو ۔

Dripping pan : (n) وہ برتن جس میں پگھلی ہوئی چربی جمع کرتےہیں ۔

Dripple : (v) [Fusion of DRIP and DRIBBLE.] قطرہ قطرہ ٹپکنا ۔

Dripstone : (n) (۱) پتھر کا چمچہ ؛ سائبان ۔ (۲) مسام دار پتھر کا مقطار ۔

Drive : (v) [OE."drifan","draf".] (۱) (شکار کا) ہانکا کرنا ؛ گھیر کر لانا ۔ (۲) (علاقے کا) دورہ کرنا ؛ (جنگلات کاقانون) دیکھو Drift ۔ (۳) چلانا ؛ ہانکنا ۔ (٤) گاڑی میں لے جانا ۔ (٥) گاڑی چلانا یا ہانکنا ۔ (٦) اپنی گاڑی میں جانا۔ (۷) ٹھیلنا ؛ جبر کرنا ؛ مجبور کرنا ۔ (۸) حد سے زیادہ مشقت لینا ۔ (۹) بہا لے جانا ؛ اُڑا لے جانا ۔ (۱۰) پھینکنا ؛ دھکیلنا ۔ (۱۱) (گولف) گیند کو ڈرائیورسے مارنا ۔ (۱۲) (کرکٹ) (گیند کو) آگے کی طرف مارنا ۔ (۱۳) سوراخ کرنا ؛ برمانا ؛ (سرنگ) کھودنا ۔ (۱٤) (بھاپ کا) چلانا یا متحرک رکھنا ( مشین کو) ۔ (۱٥) چلانا ( کاروبار ) ؛ ( سودا ) کرنا ۔ (۱٦) ملتوی کرنا ؛ ملتوی رکھنا ۔ (۱۷) ( کسی کام میں ) محنت کرنا ؛ جانفشانی کرنا ۔ (۱۸) جھپٹنا ؛ دوڑ پڑنا ۔ (۱۹) بہنا ؛ بہا لے جانا ۔ (۲۰) نشانہ کرنا ؛ نشانے پر مارنا ۔ (۲۱) پھیلانا ؛ پتلا کرنا (خصوصاً مصوری میں) ۔ (۲۲) بڑے جال سے مچھلی پکڑنا ۔ (۲۳) کسی طرف مائل ہونا ۔ (۲٤) (کسی خاص بات کی طرف) اشارہ کرنا ؛ مراد ہونا ؛ مطلب ہونا ۔

To drive a quill /-pen : لکھنا ۔

To drive at : مراد ہونا ؛ مطلب ہونا ۔

To drive out : (۱) کسی کو نکال کراس کی جگہ لینا۔ (۲) جگہ چھوڑ کر ٹاٹپ جمانا ۔

Drive : (n) (۱) گاڑی میں سیر ۔ (۲) ہانکا ؛ گھیر کرنا ۔ (۳) کرکٹ یا گولف کا ہٹ ۔ (٤) زور ؛ قوت عمل ۔ (٥) رجحان ؛ میلان ۔ (٦) گاڑی کی سڑک خصوصاً گھر کے احاطے کی سڑک ۔ (۷) (کان کنی) افقی سرنگ ۔ (۸) ٹاٹپ کا قالب ۔ (۹) کم قیمت پر مال بیچنا ۔ (۱۰) وہ دباؤ جس سے تیل یا دوسری رقیق اشیاء کنوئیں میں جمع ہو جاتی ہیں ۔ (۱۱) جارحانہ کاروائی ۔

Full drive : پوری تیزی سے ؛ سرعت سے ۔

Whist-drive : ایک کھیل ہے جس میں کئی ٹولیاں مختلف میزوں پر خاموش تاش کھیلتی ہیں اور ان میں سے بعض کھلاڑی ہر بازی کے بعد دوسرے میز پر چلے جاتے ہیں ۔

Drive : (a) دھکیلنے والا ۔

Drive-bolt : (n) دیکھو Drift-bolt

Drive-in : (n) ایسی کاروباری جگہ جہاں گاہکوں کو ان کی گاڑی ہی میں چیزیں مہیا کر دی جاتی ہیں ۔

Drive-pipe : (n) گاڑی یا مشین کی پن نلکی ۔

Drive screw : (n) ہتھوڑی سے لگانے والا پیچ ۔

Drive-shaft : (n) مشین کو چلانے کا دھرا ۔

Drive-wheel : (n) (۱) مشین کا وہ پہیہ جو اورحصوں کو حرکت دے ۔ (۲) انجن کا بڑا پہیا ۔ (۳) سائیکل کا پہیا جس سے زنجیر (چین) گھومتی ہے ۔

Driveaway : (n) گاڑی جو چلا کر یا ہانک کر کارخانے سے خریداروں تک پہنچا دی جائے ۔

Drivel : (n) [OE."dreflian".] حماقت کی باتیں ؛ بکواس ؛ مہمل باتیں ۔

Drivel : (v) (۱) بچوں کی طرح رال ٹپکانا یا ناک بہنے دینا ۔ (۲) بچوں کی یا فاتر العقل لوگوں کی طرح گفتگو کرنا ۔ (۳) (قوت وغیرہ کو) منتشر کر کے ضائع کر دینا ۔

Driveler / Driveller : (n) احمق ؛ گاؤدی ؛ بے وقوف ؛ حماقت کی باتیں کرنے والا ۔

Driveling / Drivelling : (n) بکواسی ۔

Driveling /Drivelling : (v) (۱) ضعیف العقل ۔ (۲) طفلانہ ۔

Driven : (a) (۱) ہَوا برد ۔ (۲) آوردہ ۔

Driver : (n) (۱) ہانکنے والا ؛ چلانے والا ؛ گاڑی بان ؛ کوچ بان ؛ ڈرائیور ۔ (۲) (گولف) ایک قسم کا بلا ۔ (۳) چلانے والا پہیا (مشین کا) ۔ (٤) غلاموں کے گروہ کا نگراں ۔ (٥) ایک ماہی گیر کشتی جس میں بڑا جال لگا رہتا ہے ۔ (٦) اگلا پچھلا بادبان جو مستول کے پرے لگایا جاتا ہے ۔

Driver-ant : (n) فوجی چیونٹی ۔

Driver-boom : (n) (بحری) شہتیر جس میں اگلا پچھلا بادبان بندھا رہتا ہے ۔

Driveway : (n) راستہ جس پر کوئی چیز چلائی جاسکے ۔

Driving : (n) ہانکنا ؛ چلانا ۔

Driving : (a) (۱) محرک ؛ دھکیلنے والا ۔ (۲) تیز رفتار ۔ (۳) قوی ۔ (٤) زیادہ کام کرانے والا ۔ (٥) ڈرامائی ۔

Driving box : (n) (۱) کوچ بان یا ڈرائیور کی نشست ۔ (۲) دُھرے کی چول ۔

Driving-wheel : (n) دیکھو Drive-wheel

Drizzle : (n) [See next] پھوار ؛ ترشح ؛ بوندا باندی ۔

Drizzle : (v) [OE."dreosan".] پھوار پڑنا ؛ ترشح ہونا ۔

Drizzly : (adv.) پھوار سا ۔

Drog : (n) (اسکاچستان) لکڑی ڈھونے کا نیچا ٹرک ۔

Drogher / Droger / Drogger : (n) [F."drogueur".] (۱) ویسٹ انڈیز کا ساحلی جہاز ۔ (۲) سست رفتار بھاری کشتی وغیرہ ۔

Drogoman / Drogueman : (n) دیکھو Dragoman

Drogue : (n) (۱) ترنڈ جو وہیل برچھے ( harpoon ) کی رسی کے سرے پر ہوتا ہے ۔ (۲) بہاؤ لنگر (بیگ کی شکل کا) ۔ (۳) ایک ترکیب جس سے اڑتے ہَوائی جہاز میں (اڑتے ہوئے ٹینکر سے) تیل بھرا جاتا ہے ۔

Droit : (n) [F."droit".] حق ؛ لگان کے علاوہ زمیندار کا نذرانہ ؛ مال غنیمت ؛ بالائی نفع ۔

Droitsman : (n) لگان کے علاوہ زمیندار کا نذرانہ وصول کرنے والا ۔

Droits of Admiralty : دشمن سے چھینے ہوئے جہاز جو بحری محکمے والوں کا حق سمجھے جاتے ہیں ۔

Droitural : (a) [F."droiture".] (قانون) حق جائداد سے متعلق ۔

Droll : (n) [F."drole".] مسخرا آدمی ۔

Droll : (a) (۱) مضحک ؛ مسخرا ۔ (۲) عجیب ؛ انوکھا ؛ نرالا ۔

Droll : (v) مسخرا پن کی حرکتیں کرنا ؛ ٹھٹھول کرنا ؛ دل لگی کرنا ۔

Drollery : (n) [F."drolerie".] (۱) ٹھٹھول ؛ مسخرا پن ۔ (۲) مضحک شعر یا قصہ وغیرہ ۔ (۳) انوکھی دل لگی یا مذاق ۔

Drollingly : (adv.) ٹھٹھول کرتے ہوئے ؛ مسخرے کی طرح ۔

Drollness : (n) انوکھا پن ؛ مسخرا پن ۔

Drolly : (adv.) مضحک طریقے سے ؛ انوکھے طریقے سے ۔

Dromaegnathous : (a) [Gr."dromaeos+gnathos".] فک رویہ ۔

Dromedarian : (a) ناقہ سا ۔

Dromedarian : (n) ناقہ سوار ۔

Dromedarist : (n) ناقہ سوار ؛ ناقہ شناس ۔

Dromedary : (n) [F."dromedaire".] سانڈنی ؛ ناقہ ۔

Dromic /-al : (a) [Gr."dromikos".] گھوڑ دوڑ کے میدان سا ؛ گھوڑ دوڑ کے میدان سے متعلق ۔

Dromioid : (a&n) (۱) کیکڑے جیسا ؛ قشریہ کی شکل کا ۔ (۲) اس قسم کا قشریہ ۔

Dromograph : (n) [Gr."dromos"+GRAPH.] رفتار خون پیما ۔

Dromond/ Dromon : (n) [Afr."dromond".] عہد وسطی کا ایک بڑا جہاز جو جنگ اور تجارت دونوں میں کام آتا تھا ۔

Dromornis/Dromaeornis : (n) [Gr."dromos" or mod. L."Dromaeus".] آسٹریلیا کا ایک معدوم پرند جو شتر مرغ سے مماثل تھا ۔

Dromos : (n) [Gr.] (اثریات) در رستہ ۔

Dromotropic : (a) قلبی عضلہ کی نا قابلیت پر اثر انداز ہو ۔

Dronage : (n) کاہلی ۔

Drone : (n) [OE."dran".] (۱) مگس نر؛ شہد کی نر مکھی ۔ (۲) (مجازاً) احدی ؛ کاہل ۔ (۳) بے ہَوا باز کا ہَوائی جہاز (جس کو ریڈیو سگنل کے ذریعہ دور سے کنٹرول کیا جائے) ؛ سمندری جہاز جس کو دور سے ریڈیو کے ذریعہ کنٹرول کیا جائے ۔

Drone : (n) (۱) بھنبھناہٹ ۔ (۲) بین باجا کے نیچے سر کی نے ؛ بین باجا کی آواز ۔ (۳) بین باجا ۔ (٤) یکساں لہجے میں تقریر کرنے یا بولنے والا ۔

Drone : (v) (۱) بھنبھنانا ۔ (۲) یکساں لہجے میں بولنا یا تقریر کرنا ۔

Drone : (v) کاہلی کرنا ؛ بے کار وقت ضائع کرنا ۔

Drone-beetle : (n) بھونرے کی ایک قسم ۔

Drone-fly : (n) ایک قسم کی مکھی ۔

Drongo/Drongo shrikes : (n) ایک قسم کی چڑیا ۔

Drongo cuckoo : (n) نیپالی کوئل ۔

Droningly : (adv.) بھنبھناتے ہوئے ۔

Dronish : (a) کاہل ؛ سست ۔

Dronishly : (adv.) کاہلی سے ۔

Dronishness : (n) کاہلیت ۔

Drony : (a) کاہل ۔

Drool : (v) دیکھو Drivel

Droop : (v) [ON."drupa".] (۱) جھکنا ؛ گرا پڑا (تکان سے) ۔ (۲) (آنکھوں کا) جھکنا ؛ نظر نیچی ہونا ۔ (۳) (سورج وغیرہ) ڈوبنا ؛ غروب ہونا ۔ (٤) پژمردہ ہونا ؛ افسردہ ہونا ؛ گھلنا ؛ مضمحل ہونا ؛ ڈھلنا ؛ ہمت ہارنا ؛ جی چھوٹ جانا ۔ (٥) گرانا ؛ جھکانا ؛ (سر، چہرے یا نگاہ کو) ۔

Droop : (n) خم ؛ خمیدگی ؛ اضمحلال ؛ افسردگی ؛ (آواز) کمزور ہو جانا ۔

Drooper : (n) جھکنے والا ؛ افسردہ ؛ پژمردہ ۔

Droopingly : (adv.) سر وغیرہ جھکا کر ؛ پژمردگی سے ؛ افسردگی سے ۔

Droopy : (a) [ME."drupi".] افسردہ ؛ مضمحل ؛ پژمردہ ۔

Drop : (n) [OE."dropa".] (۱) بوند ؛ قطرہ ۔ (۲) زرہ ؛ قلیل ؛ مقدار ۔ (۳) ایک پیالہ شراب ؛ ایک گھونٹ شراب ۔ (٤) بندا ؛ گوشوارہ ؛ آویزہ ۔ (٥) ایک نُقل جو پھلوں کے عرق سے گولیوں کی شکل میں بنایا جاتا ھے ؛ لیمن ڈراپ ۔ (٦) گرنا ؛ زوال ؛ سماجی تنزل ؛ تخفیف ؛ کمی ؛ ( قیمت، حرارت وغیرہ میں ) ۔ (٧) (ناٹک) ڈراپ سین ؛ ایک ایکٹ کے خاتمے کا پردا ۔ (٨) پھانسی کا تختہ ؛ وہ فاصلہ جتنی دور ملزم تختے سے گرکر لٹکتا ھے ۔ (٩) سطح میں دفعتاً نشیب آ جانا ؛ کھڑا نشیب یا اتار ۔ (١٠) ( فٹبال ) وہ کک (ٹھوکر) جو گیند کو گدا کھلا کر لگائی جائے ۔ (١١) گدا کھانے پر فٹبال میں ٹھوکر لگانا ۔ (١٢) گیس کی روشنی کو کم کرنے کی ایک ترکیب ۔ (١٣) تالے کے سوراخ کا محرک ڈھکن ۔ (١٤) لیٹربکس کا سوراخ ۔ (١٥)(جانوروں کا) بچہ دینا ؛ بچہ(جانورکا) ۔ (١٦) پیرا شوٹ کے ذریعہ اترنا ۔ (١٧) ترکاریوں کے تنے کی پژمردگی یا کملاہٹ ۔ (١٨) دشمن کو نشانے کی زد میں رکھنا ؛ مخالف پر فوقیت ۔

A drop in the bucket /- ocean : اٹے میں نمك ؛ سمندر میں قطرہ ۔ حقیر مقدار ؛

At the drop of a hat : موقع ملتے ہی ؛ فوراً ۔

(Prince) Rupert's Drops : شیشے کا آویزہ جو کسی حصے کے ٹوٹنے سے چور چور ہو جاتا ھے ۔

Drop : (v) (۱) ٹپکنا ؛ قطرہ قطرہ گرنا ؛ رسنا ۔ (۲) گرنا ۔ (۳) ( مجازاً) زبان سے نکل جانا ۔ (٤) غائب یا ضائع ہو جانا ۔ (٥) تھك كر يا زخمی ہو کر گرنا ؛ (شکاری کتے کا) شکاری کو دیکھ کر دبک جانا ۔ (٦) سو جانا ؛ عادت پڑ جانا ۔ (٧) مرنا ۔ (٨) ختم ہونا ؛ بند ہونا ؛ موقوف ہونا ۔ (٩) گھٹنا ؛ تخفیف ہونا ؛ گرنا ؛ اترنا ۔ (١٠) دریا کے

نشیب کی طرف جانا ۔ (۱۱) پیچھے ہو جانا ؛ رہ جانا ۔ (۱۲) اتفاقاً آ جانا ؛ آ نکلنا ۔ (۱۳) ٹپکانا ؛ گرانا ۔ (۱٤) جانے دینا ؛ ڈالنا ؛ چھوڑنا ؛ گرانا ۔ (۱۵) جننا ؛ بچہ دینا (خصوصاً بھیڑ، بکری کا) ۔ (۱٦) سرسری طور پر کہہ دینا یا لکھدینا ۔ (۱۷) مارنا ؛ اڑانا (خصوصاً روپئے کا جوئےمیں ) ۔ (۱۸) گھونسا یا کلہاڑی یا گولی مار کر گرانا ۔ (۱۹) (مسافر یا پارسل) اتارنا ۔ (۲۰) کوئی حرف بولنے میں چھوڑ دینا ۔ (۲۱) (آنکھیں) جھکا لینا ؛ نیچی نظر کر لینا ۔ (۲۲) (آواز) دھیمی کرنا ۔ (۲۳) (فٹبال کو) گدا دے کر کک مارنا ؛ ( اسی طریقے سے ) گول کرنا ۔ (۲٤) کسی سے ملنا جلنا موقوف کرنا ؛صحبت ترک کرنا ؛ کسی بات کو چھوڑنا ؛ ختم کرنا ۔ (۲۵) چھڑکنا ۔

To drop a brick : (عامیانہ) لغزش ۔

To drop a curtsy : کورنش بجالا ۔

To drop anchor : لنگر انداز ہونا ۔

To drop astern : (بحری) دوسرے جہاز کو رستہ دینے کے لئے جہاز کی رفتار کم کرنا ۔

To drop one's lines : اداکار کا اپنی تقریر کا کوئی حصہ بھول جانا ۔

Drop arch : (n) وہ محراب جس کا نصف قطر چوڑائی سے کم ہو ۔

Drop away : (v) (۱) قطرہ قطرہ یا ایک ایک کرکے گرنا ۔ (۲) (مجازاً) ایک ایک کرکے روانہ ہونا ۔

Drop bar : (n) (طباعت) بیلن جس سے مشین میں کاغذ دیا جاتا ہے ۔

Drop-black : (n) عمدہ قسم کا ہڈی کا کوئلہ جسے پیس کر سکھاتے ہیں ۔

Drop-curtain : (n) پردہ نمائش ۔

Drop-dry : (a) پن روک ؛ جس میں پانی نہ داخل ہو سکے ۔

Drop-fly : (n) (مچھلی کے شکار میں استعمال ہونے والی) مصنوعی مکھی کی ایک قسم ۔

Drop-hammer : (n) دیکھو Drop-press

Drop-handle : (n) جھکا ہوا دستہ ۔

Drop in : (v) (۱) سرسری طور پر ملاقات کرنا ۔ (۲) کبھی کبھار آنا ۔ (۳) خالی ہو جانا ۔ (٤) ایک ایک کر کے داخل ہونا ۔

Drop-kick : (n) (فٹبال کو) گدا دے کر مارنا ۔

Drop letter : (n) (۱) مقامی چھٹی ۔ (۲) کتاب کے باب کا ابتدائی حرف جو بڑا ہوتا ہے ۔

Drop-meter : (n) قطرہ پیما ۔

Drop off : (v) (۱) ایک ایک کرکے روانہ ہو جانا ۔ (۲) سو جانا ؛ آنکھ لگ جانا ۔ (۳) آمد و رفت کم کرنا ۔ (٤) مرنا ۔

Drop-off : (n) کھڑی ڈھال ، نشیب یا اتار ۔

Drop out : (v) غائب ہونا ۔

Drop press : (n) ابھرواں نقش اور سوراخ وغیرہ بنانے کی مشین ۔

Drop-scene : (n) (۱) ایکٹ کے خاتمے کا پردہ ۔ (۲) آخری سین ؛ ڈرامے کا خاتمہ ؛ آخری منظر ۔ (۳) زندگی کا انجام ۔

Drop-seed : (n) تخم ریز گھاس ۔

Drop shutter : (n) فوٹو گرافی کا ایک آلہ جس سے فوٹو پلیٹ پر روشنی پڑ کر اتر آتا ہے ؛ سقوطی منذن ۔

Drop sulphur / Drop tin : (n) دانہ دار گندھک یا ٹین ۔

Drop table : (n) (۱) بوجھ اتارنے کی مشین خصوصاً جس سے گاڑی کا پہیا نکالا جاتا ہے ۔ (۲) دیوار میں لگی ہوئی میز جس کو تہ کیا جا سکے ۔

Drophead : (n) ذیلی سرخی ۔

Drophead : (a) (وہ موٹر) جس کی چھت کو کھولا جا سکے ۔

Droplamp /-light : (n) دستی گیس لالٹین ۔

Droplet : (n) بوندی ؛ چھوٹا سا قطرہ ۔

Dropout : (n) کام ختم ہونے سے پہلے اسے چھوڑ دینے والا ۔

Dropped /Dropt : (a) (۱) گرا ہوا ۔ (۲) ( انڈا ) تلا ہوا ۔

Dropper : (n) (۱) گرانے والا خصوصاً بیج بونے والا ؛ ڈراپر ۔ (۲) شکاری کو دیکھ کر دبک جانے والا شکاری کتا ۔ (۳) مچھلی پکڑنے کی مصنوعی

مکھی کی ایک قسم - (٤) آویزہ - (٥) قطرہ ریز - (٦) ضمنی رگ معدن -

Dropping : (n) (١) گرنا ؛ ٹپکنا - (٢) ٹپکنے والا - (٣) جانوروں کا فضلہ ؛ گوبر ؛ بیٹ یا لید -

Dropping : (a) (١) ٹپکنے والا - (٢) غیر مسلسل -

Dropping-bottle : (n) قطرہ ریز بوتل -

Dropping-tube : (n) قطرہ ریز نلکی -

Dropping-well : (n) کنواں جو پانی گرنے سے بن گیا ہو -

Droppingly : (adv.) رک رک کر ؛ غیر مسلسل طور پر -

Dropsical : (a) [f. DROPSY.] (١) استسقا سے متعلق ؛ استسقائی - (٢) استسقا کا (مریض) -

Dropsically : (adv.) استسقا کے طور پر -

Dropsied : (a) (١) مستسقی - (٢) پھولا ہوا -

Dropsy : (n) [MB."dropesie".] (١) استسقائے زقی ؛ جلندر کی ایک قسم - (٢) (مجاز) حد سے زیادہ پھولا ہوا ہونا -

Dropwise : (adv.) قطرہ قطرہ -

Dropwort : (n) شوکران آبی ؛ ایک قسم کا پودا جس کی جڑیں گرہ دار (یا ثعلبی) ہوتی ہیں -

Droshky/Drosky/Droitzschka/Droshka : (n) [Russ."drozhki".] (١) نیچی چار پہیوں والی روسی گاڑی - (٢) جرمانیہ میں کرائے کی گاڑی -

Drosometer : (n) [Gr."drosos"+-METER.] شبنم پیما -

Dross : (n) [OE."dros".] (١) دھات کا میل - (٢) میل ؛ خارجی مادہ - (٣) فضلہ ؛ کوڑا کرکٹ -

Dross : (v) میل نکالنا ؛ خالص بنانا -

Drossless : (a) خالص -

Drossiness : (n) نا خالصیت -

Drossy : (a) میل دار ؛ میل جیسا -

Drought /Drouth : (n) [OE."druza".] (١) خشکی ؛ تشنگی ؛ پیاس - (٢) خشک سالی ؛ قحط (باراں) ؛ امساک باراں -

Droughtiness : (n) خشکی ؛ بے آبی -

Droughty /Drouthy : (a) (١) خشک ؛ بے آب - (٢) پیاس -

Drouth /Drouthy : دیکھو Drought

Drove : (n) [OE."draf".] (١) جانوروں کا متحرک گلہ - (٢) بھیڑ ؛ غول ؛ گروہ ؛ مجمع ؛ خیل - (٣) معماروں کی چوڑی چھینی - (٤) گلوں کی سڑک - (٥) نالا ؛ پٹین ؛ (پانی نکالنے یا سیرابی کے لئے) آبپارنالی -

Drove : (v) مویشی کے بیوپاری کا کام کرنا -

Drove : (v) چوڑی چھینی سے پتھر کو چکنا کرنا -

Drove-road : (n) پرانی بے مرمت سڑک جس پر گلوں کو لے جانے کا آزاد حق تھا -

Drover : (n) جانوروں کے گلے کو نخاس میں لے جانے والا ؛ مویشی کا بیوپاری -

Drovy : (a) [Oe."drof".] گدلا -

Drown : (v) [ME."drun","droun".] (١) ڈوبنا ؛ غرق ہونا ؛ ڈوب مرنا - (٢) ڈبونا ؛ غرق کرنا - (٣) غوطہ دینا ؛ شرابور کرنا ؛ بھگونا - (٤) (شوروغل کا آواز کو) دبا لینا ؛ غالب آجانا - (٥) (شراب کے نشے میں) غم غلط کرنا -

To drown out : سیلاب میں بہا دینا -

Drowner : (n) ڈبونے والا ؛ غالب آ جانے والا -

Drowningly : (adv.) ڈوبتے ہوئے -

Drowse : (v) [Back-formation from DRAWSY.] (١) اونگھنا - (٢) سست ہونا - (٣) غنودگی طاری کرنا - (٤) سستی میں یا اونگھنے میں گزارنا (وقت کو) -

Drowse : (n) غنودگی -

Drowsihead/Drawsihood : (n) دیکھو Drawsiness

Drowsily : (adv.) غنودگی میں؛ سستی سے؛ اونگھتےہوئے -

Drowsiness : (n) غنودگی ؛ سستی -

Drowsy : (a)[OE."drusian".] (١) اونگھتا ہوا ؛ نیم خوابیدہ ؛ خواب آلود - (٢) سلا دینے والی (آوازوغیرہ) - (٣) سست ؛ کاہل -

**Drowsy-head : (n)** سست ؛ کاہل ؛ اونگھتا ہوا ؛ سویا ہوا آدمی ۔

**Drub : (v) [Arab."draba".]** (۱) ڈنڈے سے لگانا ؛ پیٹنا ؛ کوٹنا ؛ ٹھوکنا ؛ کُندی کرنا ۔ (۲) (لڑائی میں) ہرانا ۔ (۳) مارمار کر (کسی خیال کو) دماغ میں ٹھونسنا یا (دماغ سے) نکالنا ۔ (٤) زمین پر پاؤں پٹکنا ۔ (٥) ملامت کرنا ۔

**Drub : (n)** ضرب ۔

**Drubber : (n)** مارنے والا ؛ کندی کرنے والا ۔

**Drubbing : (n)** زدوکوب ؛ مار ؛ مرمت ؛ کندی ۔

**Drudge : (n) [Origin unkn.]** خادم ؛ غلام ؛ خدمت گار ؛ بھاری کام کرنے والا ؛ مشقت کرنے والا ؛ مزدور اہل قلم ۔

**Drudge : (v)** غلام کی طرح کام کرنا ؛ بیل کی طرح جتا رہنا ؛ نا گوار یا خلاف مذاق کام کرنا ۔

To drudge away /-over : مشقت میں دن گزارنا ۔

To drudge out : مشقت کرنا ؛ غلام کی طرح کام کرنا ۔

**Drudger : (n)** مشقت کرنے والا ۔

**Drudgery : (n)** غلامی ؛ محنت ؛ مشقت ؛ ناگوار کام ۔

**Drudgingly : (adv.)** غلام کی طرح ؛ بیل کی طرح مشقت کرتے ہوئے ۔

**Drug : (n) [F. "drogue".]** (۱) مفرد دوا ؛ جز ۔ (۲) نا قابل فروخت مال ؛ جنس کاسد ؛ سودا جس کا کوئی گاہک نہ ہو ۔ (۳) خواب آور دوا ۔

**Drug : (n)** لکڑی ڈھونے کا نیچا ٹرک ۔

**Drug : (v) [Origin unkn.]** کھینچنا ۔

**Drug : (v)** (۱) ملانا ؛ آمیزش کرنا (زہر یا بےھوشی کی دوا کی) ۔ (۲) دوا دینا ؛ دوا پلانا (خصوصاً بےھوشی کی) ۔ (۳) بے ہوشی کی دوا استعمال کرنا ؛ متلی پیدا کرنا ؛ پیٹ بہت بھر جانا ؛ اُپھر جانا ۔ (٤) عادتاً دوا کھانا ۔

**Drug-store : (n)** دوا خانہ ۔

**Drugger : (n)** دوا پلانے والا ۔

**Druggery : (n) [F."droguerie".]** (۱) اَدویات ۔ (۲) دواخانہ ۔

**Drugget : (n) [F."droguet".]** موٹا اونی کپڑا جو فرش یا میزپوش کے طور پر استعمال ہوتا ہے؛ ایسے کپڑے کا فرش ۔

**Druggeting : (n)** موٹے کپڑے کا فرش بنانا ۔

**Druggist : (n) [F."droguiste".]** دوا فروش ؛ عطار ؛ دوا ساز ۔

**Druggy : (a)** دوا کا ؛ دوا کے متعلق ۔

**Drugstore fold : (n)** پیکٹ کے موڑے ہوئے سرے کو کئی تہ اور دینا ۔

**Druid : (n) [F."druide".]** (۱) قدیم کلٹی قوم کا پجاری ؛ جادوگر یا کاہن ۔ (۲) ویلس کی قومی انجمن کا عہدہ دار ؛ ڈروئڈ ۔ (۳) پجاری ؛ پادری ؛ فلسفی شاعر ۔

United Ancient Order of Druids : خفیہ مفاد باہمی انجمن جو لندن میں ۱۷۸۱ء میں قائم ہوئی تھی اور جس کی بہت سی شاخیں تھیں ۔

**Druid stone / Druid sandstone : (n)** ایک قسم کا ریتیلا پتھر ۔

**Druidess : (n)** پجارن ۔

**Druidic /-al : (a)** ڈروئڈ کا یا اس سے متعلق ۔

**Drum : (n) [LG."trommelslag".]** (۱) ڈھول ؛ ڈھولک ؛ طبل ؛ دہل ۔ (۲) (حیوانیات) وہ عضو (چھاتی وغیرہ) جس میں گمک ہو ؛ پردہ طبل ۔ (۳) نقارے کی سی آواز ۔ (٤) نقرہ نواز ؛ ڈھول بجانےوالا ؛ طبال ۔ (٥) استوانہ نما چیز ۔ (٦) کورنتھین یا کمپوزٹ طرز عمارات میں ستونوں کے سرے کا ٹھوس حصہ ؛ ڈھولنا ۔ (۷) ستون کا ( استوانہ نما) وسطی حصہ ۔ (۸) شام یا سہ پہر کی چائے کی پارٹی ۔ (۹) بیلن ۔ (۱۰) چرخی ؛ بڑا پیپا ۔ (۱۱) چھلنی ۔ (۱۲) خاک دان کا استوانہ نما حصہ ۔ (۱۳) مچھلیوں کی ایک قسم جو ڈھول کا سا شور کرتی ہے ۔ (۱٤) خانہ بدوشوں کے ذاتی اثاثے ۔ (۱٥) صماخ گوش ؛ طبل گوش ؛ کان کا پردہ ۔

Base drum : ڈھول

Double drum : دیکھو Base drum

John Drum's entertainment : مہمان کو گھر سے باہر کرنا ۔

Drum : (n) [Gael. and Ir."druim".] (۱) پہاڑی (دو وادیوں کے بیچ میں) ۔ (۲) (ارضیات) لمبی اور تنگ پہاڑی جو ہَوا کی یا دریا کی لائی ہوئی مٹی کے جمع ہوجانے سے بن جاتی ہے ۔

Drum : (v) (۱) ڈھول بجانا ۔ (۲) متواتر ٹھوکنا ؛ تھپ تھپانا ؛ کھٹ کھٹانا ۔ (۳) (چڑیوں یا کیڑوں کا) بازو پھڑ پھڑانا ۔ (٤) طلب کرنا ؛ جمع کرنا ؛ طبل بجا کر بلانا (رنگروٹوں کو) ۔ (٥) (کسی شخص سے کوئی بات) بار بار کہ کر (اسے) بے حس بنا دینا ؛ (سبق کو دماغ میں) ٹھونسنا ۔ (٦) بار بار کسی چیز پر (ہاتھ) مارنا ۔ (٧) (گیت) ڈھول پر گانا یا ایسے گانا جیسے ڈھول پر ہو ۔ (٨) ڈھنڈورا پیٹ کر برخاست کرنا ۔ (٩) دل کا دھڑکنا ۔ (١٠) ڈھول پر چمڑا لگانا ۔ (١١) پیپے میں رکھنا ۔

Drum armature : (n) استوانی ناظر ۔

Drum curb : (n) لکڑی یا لوہے کی استوانی گردنی ۔

Drum fire : (n) تیز اور شدید گولہ باری ۔

Drum-fish : (n) ایک قسم کی امریکی مچھلی جو ڈھول کا سا شور کرتی ہے ۔

Drum head : (a) فوری ۔

Drum-major : (n) چھوٹا فوجی عہدہ دار جو طبل بجانے والے دستے کا افسر ہوتا ہے ۔

Drum of the ear : (n) (۱) کان کا پردہ ؛ صماخ گوش ۔ (۲) مشین کا استوانہ نما پرزہ ۔

Drum-sieve : (n) ڈھول نما چھلنی ۔

Drum-wheel : (n) طبل چرخی ۔

Drumble : (n) [Var. of "dumble".] سست ؛ کاہل ۔

Drumble : (v) سستی کرنا ۔

Drumhead : (n) (۱) ڈھول کی کھال یا جھلی ۔ (۲) پردۂ گوش کی جھلی ۔ (۳) چرخ کا مدور سرا ۔ (٤) ایک قسم کا کرم کلہ ۔

Drumhead court-martial : (n) میدان جنگ میں کئے ہوئے جرموں کا فوری مقدمہ ۔

Drumlin : (n)[f.DRUM.] (۱) دو وادیوں کےدرمیان کی پہاڑی ۔ (۲) (ارضیات) لمبی اور تنگ پہاڑی جو ہَوا کی یا دریا کی لائی ہوئی مٹی کے جمع ہونے سے بن جاتی ہے ۔

Drumly : (a) [alter. of ME."drubly".] (۱) (دن یا آسمان کے متعلق) ابر آلود ؛ طوفانی ۔ (۲) (پانی کے متعلق) گدلا ۔

Drummer : (n) (۱) ڈھول بجانے والا ؛ طبل نواز یا نقارہ نواز ۔ (۲) (امریکا) سفری تجارتی گماشتہ ؛ ایجنٹ ۔ (۳) دیکھو Drum fish ۔ (٤) ویسٹ انڈیز کا ایک بداتل چنا ۔ (٥) خرگوش ۔ (٦) خانہ بدوش ۔ (٧) ڈھول مرمت کرنے والا ۔

Drumming : (n) (۱) ڈھول بجانا ۔ (۲) Drum fish کا شکار کرنا ۔

Drummond light : (n) آکسی ہائیڈروجن روشنی ۔

Drumstick : (n) (۱) نقارے کی چوب ۔ (۲) پکے ہوئے مرغ کی ٹانگ کا نیچے کا حصہ ۔ (۳) (امریکا) ایک قسم کا پرندہ جو مرطوب ریتیلے مقامات میں رہتا ہے ؛ ٹٹیہری ۔

Drungar : (n) [med. L."drungarius".] (فوج کا) سپہ سالار ۔

Drunk : (a) [f. DRINK.] پئے ہوئے ؛ سرشار ؛ مست ؛ متوالا ؛ مخمور ۔

Drunk : (n) (۱) (عامیانہ) شراب کا دور ۔ (۲) (پولیس کی فرد جرم میں) بد مستی یا مدہوشی کی واردات ؛ وہ شخص جس پر مدہوشی کا الزام ہو ؛ شرابی ؛ بدمست ۔

Drunkard : (a) [MLG."drunkert".] شرابی ؛ شراب خوار ۔

Drunken : (a) (۱) مخمور ؛ سرشار ؛ متوالا ۔ (۲) شرابی ؛ شراب خوار ۔ (۳) بد مستی کا ۔ (٤) تر ۔ (٥) لڑکھڑانے والی (چیز) ؛ جھکی ہوئی (چیز) ۔ (٦) ناہموار چوڑیوں والا (پیچ) ۔

Drunkenly : (adv.) بد مستی کی حالت میں ؛ نشے میں ۔

Drunkenness : (n) (۱) شراب خواری ؛ بد مستی ۔ (۲) ذہنی عدم توازن ۔

Drupaceous : (a) [mod. L."drupa"+-ACEOUS.] نواتی ؛ گٹھلی دار ۔

Drupe : (n) [L."drupa","druppa".] نوائیہ ؛ گٹھلی دار پھل ۔

Drupel /Drupelet /Drupeole : (n) نواچہ ؛ چھوٹا گٹھلی دار پھل ۔

Drupose : (n) [f.DRUPE+-OSE.] Glyco drupse پر کھولتا ہوا پتلا ہائیڈرو کلورائیڈ کے عمل میں گلوکوز کے ساتھ پیدا ہونے والا مادہ ۔ ($C_{12}$ $H_{20}$ $O_8$)

Druse : (n) [F."druse".] پہاڑی غار کے اندر بلوروں کی تہ یا پرت ؛ غار جس کے اندر بلورے جمع ہوں ۔

Druse/Druze : (n) [Arab."duruz".] فرقہ دروز ؛ کوہ لبنان کے قریب مسلمانوں کا ایک سیاسی اور مذہبی فرقہ (جس کا بانی اسمٰعیل الدروزی تھا) ۔

Drusian /-ean : (a) فرقہ دروز سے متعلق ۔

Drusy : (a) بلور کے ذروں سے ڈھکا ہوا ۔

Druxy : (a) [Origin unkn .] اندر سے بوسیدہ (لکڑی) ۔

Dry : (a) [OE."dryge".] (۱) خشک ؛ سوکھا ؛ یابس ۔ (۲) وہ جگہ جہاں بارش نہ ہو یا کم ہو ؛ وہ موسم جس میں بارش نہ ہو یا کم ہو ؛ بے باراں ؛ کم باراں ۔ (۳) جھلسا ہوا ؛ تفتہ ؛ سوکھا ہوا ؛ مرجھایا ہوا ؛ (روز مرہ) پیاسا ؛ تشنہ ۔ (٤) تارک شراب ۔ (٥) بے آب ؛ اندھا (کنواں) ؛ دودھ سے خالی (جانور) ۔ (٦) خشک ؛ جو پانی میں ڈوبا ہوا نہ ہو ؛ جو زیر آب نہ ہو ۔ (۷) بے مکھن کا ؛ سوکھا (ٹکڑا وغیرہ) ۔ (۸) منجمد ؛ ٹھوس ۔ (۹) پھیکی (شراب) ۔ (۱۰) خشکی کا ۔ (۱۱) روکھا ؛ خشک ؛ بے مروت ؛ سخت سرد مہر ۔ (۱۲) روکھے سوکھے ؛ سیدھے سیدھے (واقعات) ۔ (۱۳) غیر دلچسپ ؛ بے لطف ؛ پھیکا ؛ سوکھا ؛ جس میں کوئی نفع نہ ہو ؛ بے نتیجہ ؛ بے ثمر ؛ بے خبر ۔ (۱٤) بے غرضانہ ؛ بے تعصبانہ ؛ بے لوث ۔ (۱٥) خشک انداز (مذاق اور طنز) ؛ بظاہر غیر شعوری ظرافت ۔ (۱٦) سخت (فن) ۔ (۱۷) نقد ؛ نقدی (کرایہ ، قیمت وغیرہ) ۔ (۱۸) خسیس ؛ کنجوس ۔ (۱۹) بے اشک ۔

Not dry behind the ears : نابالغ ۔

Dry : (n) (۱) خشکی ۔ (۲) خشک زمین ۔ (۳) سکھانے کا کمرہ ۔ (٤) (معماری) (پتھر) جس میں شگاف پڑ گیا ہو ۔ (٥) مانع شراب خواری ۔ (٦) سوکھنا ؛ خشک ہونا ۔ (۷) خشک سالی ۔

Dry : (v) (۱) خشک کرنا یا ہو جانا ؛ سوکھنا ؛ سکھانا ۔ (۲) (گائے کے) تھن خشک کر دینا ۔

Dry : (adv.) خشک طور پر ۔

Dry-bob : (n) ضرب جس سے خون نہ نکلے ۔

Dry-bone : (n) جستے کی خام دھاتوں کا نام ؛ جستے کا سلیکیٹ ۔

Dry-bones : (n) لاغر ؛ سوکھا ہوا آدمی ۔

Dry-bulb thermometer : رطوبت پیما کا خشک جوفے والا حرارت پیما ۔

Dry castor : (n) اودبلاؤ کی ایک نوع ۔

Dry cell /Dry battery : (n) خشک خانہ ۔

Dry-cleaning : (n) خشک دھلائی ؛ کپڑوں کو بغیر پانی کے صاف کرنا ۔

Dry-cupping : (n) خالی سنگی ۔

Dry cultivation : (n) خشک کاشت ۔

Dry-cure : (v) (گوشت وغیرہ کو) خشک حالت میں (بغیر سرکہ وغیرہ کے) محفوظ رکھنا ۔

Dry distillation : (n) خشک تقطیر ۔

Dry-dock : (n) جہاز سازی کے کارخانے کی گودی جس میں سے پانی نکال دیا جائے ؛ خشک گودی ۔

Dry dock : (v) جہاز کو مرمت کے لئے خشک گودی میں لانا یا رکھنا ۔

Dry dockage : (n) خشک گودی مصارف ۔

Dry-eyed : (n) بے اشک ۔

Dry farming : (n) خشک کھیتی ۔

Dry-fly : (n) (ماہی گیری) مصنوعی مکھی جو سطح آب پر تیرتی رہتی ھے ۔

Dry fly : (v) (چارے کو پانی میں بغیر ڈبوئے) مچھلی پکڑنا ۔

Dry-foot : (adv.) پاؤں کو بغیر تر کئے ہوئے ۔

Dry-foot : (n) سفالی ظرف کا بے جلا پیندا ۔

Dry-footed : (a) خشک پاؤں والا ۔

Dry-founder : (v) دیکھو Founder

Dry fruit : (n) خشک میوہ ۔

Dry goods : (n) خشک مال جیسے غلہ، کپڑا وغیرہ ۔

Dry grins : (n) کھسیانی ہنسی ۔

Dry-gulch : (v) کمین گاہ سے مارنا ۔

Dry-handed : (a) نہتھا ۔

Dry-house : (n) (۱) کپڑے بدلنے کا کمرہ ۔ (۲) سکھانے کا کمرہ ۔

Dry-ice : (n) خشک برف ؛ خشک کاربونک ایسڈ گیس ۔

Dry labour : (n) درد زہ جس میں انفسی مادہ پہلے باہر نکل جاتا ھے ۔

Dry land : (n) (۱) خشک زمین جو تہ آب نہ ہو ؛ زمین ۔ (۲) کم باراں یا بےباراں خطہ ارض ۔

Dry-march : (n) خشک سرحد ۔

Dry measure : (n) غلہ وغیرہ ناپنے کا پیمانہ ۔

Dry-nurse : (n) (۱) کھلائی ۔ (۲) (مجازاً) بے ضرورت سکھانے والا ۔

Dry-nurse : (v) (۱) کھلانا ۔ (۲) بے ضرورت ہدایت کرنا ۔

Dry-pack : (n) تر کپڑے، کمبل وغیرہ میں جسم لپیٹنا ۔

Dry-pick : (v) پر نوچنا ۔

Dry-plate : (n) عکاسی کی خشک پلیٹ ۔

Dry-point : (a&n) (بے تیزاب کے) دھات پر نقش و نگار بنانے کی سوئی ؛ طریقہ مذکور سے کام لینا ؛ وہ نقش ونگار جو اس طریقے سے بنائے جائیں ۔

Dry-point settlement : (n) سیلاب سے محفوظ بستی ۔

Dry-rot : (n) (۱) خطر ( fungus ) کی وجہ سے لکڑی کا گل جانا ۔ (۲) وہ خطر جس کی وجہ سے لکڑی گل جاتی ھے ۔ (۳) گھن لگ جانا ۔

Dry-rot : (V) خطر کی وجہ سے (لکڑی کا) گل جانا ؛ گھن لگ جانا ۔

Dry-rotten : (a) گھن لگا ہوا ۔

Dry-run : (n) (۱) بغیر گولہ بارود کے فوجی مشق ۔ (۲) مشق ؛ ریہرسل ؛ آزمائش ۔

Dry-salt : (v) دیکھو Dry-cure

Dry-salter : (n) وہ شخص جو دوا، رنگ، گوند، تیل، اچار وغیرہ کا بیوپار کرے ؛ مذکورہ بیوپار ۔

Dry-saltery : (n) دوا، رنگ، گوند، تیل، اچار وغیرہ کی دکان ۔

Dry-shave : (v) (عامیانہ) دھوکا دینا ؛ فریب کرنا ۔

Dry-shod : (a) بغیر پاؤں تر کئے ہوئے ۔

Dry spell : (n) خشک وقفہ ۔

Dry-stone : (a) بے گچ بنا ہوا (پشتہ) ۔

Dry-stove : (n) گرم خانہ یا حرارت خانہ جس میں کم رطوبت ہو ۔

Dry up : (v) (۱) بالکل خشک کر لینا ؛ (نمی کا) بالکل زائل ہو جانا ۔ (۲) (کنویں کا) خشک ہو جانا ۔ (۳) (عامیانہ) (خصوصاً امر کی حالت میں) چپ ہونا یا کام بند کر دینا ۔

Dry-wall : (n) بے گچ کی دیوار ۔

Dryad : (n) [OFr."dryade".] بن دیوی ؛ جنگل پری ؛ درخت یا جنگل کی دیوی یا پری ۔

Dryadic : (a) بن پری سے متعلق ۔

Dryasdust : (n) (۱) آثار قدیمہ یا شماریات کا طالب علم ؛ محنت کش ؛ خشك مزاج یا عہد قدیم کا محقق ۔ (۲) غیر دل چسپ شخص ۔

Dryasdust : (a) خشك ؛ بے لطف ۔

Drydenian : (a) انگریز شاعر John Dryden سے متعلق یا اس کے طرز میں ۔

Drydenism : (n) Dryden کا طرز ۔

Dryer : (n) دیکھو drier

Drying : (n) خشك کرنا ؛ سکھانا ۔

Drying : (a) (۱) خشك کرنے والا ۔ (۲) خشك ہونے والا ۔

Dryish : (a) قدرے خشك ؛ کسی قدر سوکھا ہوا ۔

Dryly / Drily : (adv.) خشکی سے ؛ روکھے پن سے ۔

Dryness : (n) خشکی ؛ روکھاپن ؛ بے آبی ۔

Dryster : (n) خشك کرنے والا یا والی (مزدور) ۔

Dryth : (n) خشکی ۔

Duad : (n) [Gr."duas","duad".] جفت ؛ جوڑا ۔

Duadic : (a) جفت سے متعلق ؛ دو کڑا ؛ جفتی ۔

Dual : (a) [L."dualis".] دو کا ؛ دوہرا ؛ دو حصوں میں منقسم ؛ دگنا ؛ دوہرا ۔

Dual : (n) تثنیہ ؛ مثنیٰ ۔

Dual nationality : (n) دوہری شہریت ۔

Dual number : (n) (قواعد) تثنیہ ؛ مثنیٰ ۔

Dual pay system : دوہری تنخواہ کا طریقہ ۔

Dual personality : (n) دوہری شخصیت ۔

Dual purpose : (a) دو کار ؛ دو کاج ۔

Dualin : (n) مفرقع ؛ ایك دھماکو مرکب جو شورا، نائٹرو گلیسرین اور لکڑی کے برادے سے بنتا ھے ۔

Dualism : (n) (۱) دوئی ؛ تثنیہ ۔ (۲) تثنیہ کا استعمال ۔ (۳) ثنویت ؛ وہ عقیدہ جس میں دو مستقل جوہر مانے جاتےہیں ( مثلاً روح و مادہ یا یزداں و اہرمن یا حضرت عیسیٰ کی دو شخصیتیں ۔ (٤) (کیمیا ) یہ نظریہ کہ ہر مرکب دو متضاد برقی حصوں سے بنا ھوتا ھے ۔

Dualist : (n) معتقد دو خدا ؛ ثنوی ؛ ثنویہ ۔

Dualistic /-al : (a) دو خدایانہ ؛ دو خدائی ؛ ثنوی ۔

Dualistically : (adv.) ثنویت کے طور پر ۔

Duality : (n)[late L."dualitas".] دوہرا ھونا ؛ دوعملی تنظیم ۔

Dualize : (v) دوئی پیدا کرنا ؛ دوہرانا ۔

Dually : (adv.) دوئی سے ؛ تثنئے سے ۔

Duan : (n) [Gael. or Ir.] نظم ؛ گیت ؛ نظم کا حصہ ۔

Duarchy : (n) [L."duo".] دو شخصی حکومت ۔

Dub : (n) [Origin unkn.] (۱) گدلا کنڈ ۔ (۲) دریا یا چشموں کا گہرا کنڈ ۔

Dub : (n) (۱) ڈھول کی آواز ۔ (۲) ضرب ۔

Dub : (n) [Telegu."dabba".] ایك چھوٹا تانبے کا سکہ ۔

Dub : (n) انگھڑ ؛ بے وقوف ؛ غبی ۔

Dub : (v) [OE."dubbian".] (۱) کاندھوں پر تلوار مس کرکے نائٹ وغیرہ بنانا ۔ (۲) کوئی نیا لقب دینا یا چھیز کا نام رکھ دینا ۔ (۳) (مچھلی کے چارے کی مصنوعی مکھی) لگانا ۔ (٤) (چمڑے پر) چربی ملنا ۔ (۵) مرغ کی کلغی اور غب غب کاٹ دینا ۔ (٦) باڑ کو چھانٹنا ۔ (۷) تیشے سے برابر کرنا ۔ (۸) مار کر یا پیٹ کر چپٹا کرنا ۔ (۹) خراب کرنا ۔

Dub : (v) [Echoic.] (۱) بھونکنا ۔ (۲) ڈھول بجنا یا بجانا ۔

Dub : (v) [Origin unkn.] (عامیانہ) ادا کرنا ؛ چکانا ۔

Dub : (v) صوت باز نگاری کرنا ۔

Dubash : (n) [Hindi."dobashi".] ہندوستانی ترجمان ۔

Dubba /Dubber : (n) [Urdu "dabbah".] چرمی بوتل ۔

Dubbing : (n) (۱) نائث بنانا ۔ (۲) (ماہی گیری) مصنوعی مکھی بنانے کا سامان ۔ (۳) چمڑے کو نرم کرنے اور پن روک بنانے کی چربی ۔ (٤) چکنا کرنا (خصوصاً لکڑی کا تیشے کے ذریعہ) ۔ (٥) صوت باز نگاری ۔

Dubby : (a) کند ذہن ؛ کودن ۔

Dubby : (n) گدلا ۔

Dubiety : (n) [late L."dubietas".] (۱) اشتباہ ؛ شبہ ؛ شک ؛ دُبدھا ۔ (۲) مشتبہ امر ؛ مشکوک معاملہ ۔

Dubiosities : (n) مشتبہ امر ؛ مشکوک معاملہ ۔

Dubious : (a) [L."dubiosus".] (۱) دھندلا؛ مبہم؛ غیر معتبر؛ نا قابل وثوق ۔ (۲) مشتبہ ؛ مشکوک ۔ (۳) جس کا نتیجہ مشتبہ ہو ۔ (٤) مذبذب؛ شک کی حالت میں ؛ دُبدھا میں ۔

Dubiously : (adv.) مبہم طور پر ؛ مشبہ طریقے سے ؛ مشکوک طور پر ۔

Dubitable : (a) [L."dubitabilis".] مشکوک ۔

Dubitably : (adv.) مشکوک طور پر ۔

Dubitant : (a) مشکك ؛ شبہ کرنے والا ؛ شکاك ۔

Dubitation : (n) [OFr."dubitation".] دبدھا ؛ تذبذب ؛ پس و پیش ؛ بچر مچر ۔

Dubitative : (a) تذبذب کا ؛ دبدھا ؛ مذبذب ؛ پس و پیش کرنے والا ۔

Dubitatively : (adv.) مذبذب طریقے سے ؛ پس و پیش کے ساتھ ۔

Duboisine : (n) ایك آسٹریلوی جھاڑی سے حاصل ہونے والا القلی ۔

Ducal : (a) [Fr."ducal".] ڈیوك کا ؛ ڈیوك کے متعلق ؛ ڈیوك کی طرح ؛ ڈیوك کا خطاب رکھنے والا ۔

Ducape : (n) [Origin unkn.] ایك قسم کا مضبوط ریشمی کپڑا ۔

Ducat : (n) [It."ducato".] (۱) قدیم طلائی سکہ ۔ (۲) سکہ ۔ (۳) (جمع) خد زر ؛ دولت ۔

Ducatoon : (n) [Fr."ducton".] ایك نقرئی سکہ جو بعض یورپی ملکوں میں رائج تھا ۔

Duce : (n) [It.] دیکھو Dictator

Duces tecum : (n) عدالت میں کاغذات پیش کرنےکا حکم ۔

Duchess : (n) [OFr."duchesse".] (۱) ڈیوك کی بیگم ؛ (۲) (عامیانہ) رعب داب یا آن بان کی عورت ۔ (۳) ڈیوك کی ریاست رکھنے والی عورت ۔ (٤) سلیٹ کے چوکے کا ایك سائز ( ۲٤ x ۱۲انچ ) ۔

Duchesse : (n) [Fr.] ساٹن ( کپڑا ) کی قسم؛ تکیے کی لیس ۔

Duchesse dressing chest : جھولن آئینے والا سنگار میز ۔

Duchesse toilet set : سنگار میزپوش ۔

Duchy : (n) [OFr."duche".] (۱) ڈیوك کا علاقہ یا ریاست ۔ (۲) کارنوال یا لنکاسٹر کا علاقہ جس کا مالك شاہ انگلستان بحیثیت ڈیوك کے ہے ۔

Duchy court : (n) عدالت جس کا حلقہ اقتدار لنکاسٹر کی شاہی جاگیر ہے ۔

Duck : (n) [OE."duce" or "duke".] (۱) مرغابی ؛ بطخ ؛ بط ۔ (۲) مرغابی یا بط کا گوشت ۔ (۳) پیارا ؛ پیاری (خصوصاً مخاطبت میں) ۔ (٤) بچوں کا ایك کھیل جسے Duck-stone بھی کہا جاتا ہے ؛ اس کھیل میں استعمال ہونے والا پتھر ؛ اس کھیل کے کھلاڑی ۔ (٥) ( کرکٹ ) Duck's Eggs کا مخفف ۔ (٦) دیکھو Lame duck ۔ (۷) دیکھو Bombay duck ۔ (۸) عجیب و غریب ذہنیت کا آدمی ؛ آوارہ گرد ۔ (۹) (عامیانہ) پیشاب خانہ ۔

Bombay duck : بومل مچھلی ۔

Domestic duck : پالتو بط ۔

In two shakes of duck's tail : دم بھر میں ۔

Lame duck : جو اسٹاك اکسچنج میں اپنا معاہدہ پورا نہ کر سکے ؛ لنجا آدمی ۔

Like duck in thunderstorm : بد حواس ؛ سراسیمہ ۔

Like water off duck's back : بے اثر ؛ بے نتیجہ ۔

Duck : (n) ڈبکی ؛ غوطہ ؛ تیزی سے سر یا جسم جھکانا ۔

Duck : (n) [MDu."dock".] (۱) ڈک ؛ موٹا سنئی کا یا سوتی کپڑا جو بادبان یا ملاحوں کے لباس کے کام آتا ہے ۔ (۲) (صیغہ جمع ) اس کپڑے کی پتلون ۔

Duck : (n) چھ پہیوں والی ایک موٹر گاڑی جو پانی میں بھی چل سکتی ہے ۔

Duck : (v) [ME."douke","duke".] (۱) غوطہ لگا کر ابھرنا ؛ غوطہ مارنا ؛ ڈبکی لگانا ۔ (۲) پھرتی سے جھک جانا ؛ تیزی سے سر خم کرنا ۔ (۳) غوطہ دینا ؛ دھکیل دینا ۔

Duck and drake : (n) پانی میں پتھر اچھالنے کا کھیل ۔

To make ducks and drakes (of or with) / To play (at) ducks and drakes with : اُڑا دینا ؛ برباد کر دینا ؛ ضائع کر دینا ۔

Duck-ant : (n) ارضیہ ؛ دیمک ۔

Duck-bill : (n) (۱) Duck-bill wheel کا مخفف ؛ سرخ گیہوں /گندم ۔ (۲) ایک دریائی جانور جس کی چونچ بطخ کی سی ہوتی ہے ؛ بط منقار ۔ (۳) نینک کے چکے میں لگا دھات کا کور ۔ (٤) کوئلے کی کان میں استعمال ہونے والا ایک قسم کا بیلچہ ۔

Duck-billed : (a) بط منقار ۔

Duck-billed platypus : ایک دریائی جانور جس کی چونچ بطخ کی سی ہوتی ہے ۔

Duck-billed speculum : (n) چپٹا شہ پر ۔

Duck-boards : (n) لکڑی کے تختوں کا راستہ ۔

Duck-eagle : (n) جنوبی افریقہ کا ایک عقاب ۔

Duck-hawk : (n) (۱) باز کی ایک قسم ۔ (۲) ایک قسم کا امریکی باز ۔

Duck-legged : (a) غیر معمولی چھوٹے پاؤں والا ۔

Duck-mole : (n) ایک دریائی جانور جس کی چونچ بطخ کی سی ہوتی ہے ۔

Duck-mud : (n) ریشمی جلبک ۔

Duck-snipe : (n) امریکا کا ایک قسم کا چہا (پرند) ۔

Duck-wheat : (n) سرخ گیہوں ۔

Ducker : (n) (۱) غوطہ خور ۔ (۲) پن ڈبّی پرند ۔ (۳) عاجزی کرنےوالا ۔ (٤) مردہ جانور کی کھال اتارنے والا شخص ۔

Ducking : (n) (۱) غوطہ ۔ (۲) جسم یا سر کو تیزی سے جھکانا ۔

Ducking : (n) جنگلی بط کا شکار ۔

Ducking-pond : (n) (۱) تالاب جس میں بطوں کا شکار کیا جاتا ہے ۔ (۲) تالاب جس میں مجرموں کو غوطہ دیا جاتا ہے ۔

Ducking stool : (n) تپائی جس میں باندھ کر دریدہ دہن عورت یا بے ایمان تاجروں کو تالاب میں سزا کے طور پر غوطہ دیا جاتا تھا ۔

Duckling : (n) بطخ کا بچہ ؛ بط کا بچہ ۔

Duck's bill : (n) بط کی چونچ ؛ بط کی چونچ کی شکل کے آلات جراحی ۔

Duck's bill bit : (n) ایک قسم کی انی (برمے کی) ۔

Duck's bill limpet : (n) ایک قسم کا ناعمہ ۔

Duck's egg/Duck egg : (n) (۱) بط کا انڈا ۔ (۲) (کرکٹ) صفر اسکور ۔ (۳) بط کے انڈے کا رنگ ۔

Duck's meat/Duck meat : (n) ایک قسم کی کائی ؛ سبزاب ۔

Duckweed : (n) دیکھو Duck's meat

Ducky : (n) پیارا ؛ عزیز ؛ محبوب ۔

Duct : (n) [L."ductus".] (۱) نل؛ نلکی ۔ (۲) (عضویات) مسامہ؛ قناعت ۔ (۳) (نباتیات) ظرف ۔

Ductile : (a)[OFr."ductile"or L."ductilis".] (۱) (دھات کی صفت) جو پیٹنے سے بڑھ سکے؛ لچیلا ؛ لچک دار؛ ملائم ؛ نرم ؛ مضبوط؛ (طبیعیات) متمدد؛ جس کے تار کھینچے جا سکیں ۔ (۲) تشکیل پذیر ؛ تربیت پذیر ؛ سلیم الطبع ۔

Ductilely : (adv.) متمدد طور پر ۔

Ductilimeter : (n) تمدد پیما ۔

Ductility : (n) لچك ؛ ملائمت ؛ نرمی ؛ (طبیعیات) تمدد ؛ تشکیل پذیری ؛ تربیت پذیری ۔

Ductless : (a) بے مسامہ ؛ جس میں نل یا نلکی نہ ہو ۔

Ductor : (n)[L."ductor".] (طباعت) وہ بیلن جس سے روشنائی دوسرے بیلنوں تك پہنچائی جاتی ھے ۔

Dud : (n) [Origin unkn .] (۱) (جمع) کپڑے ؛ لباس ۔ (۲) (جمع) چیتھڑے ۔ (۳) ڈراوا؛ گولہ وغیرہ جو نہ پھٹے ۔ (٤) بے نتیجہ تجویز ؛ ٹائیں ٹائیں فش ؛ بے کار آدمی ۔ (٥) چیزیں ؛ اشیاء ؛ ذاتی سامان ۔

Dud : (a) کم قیمت ؛ بے قیمت ؛ حقیر ؛ بے اثر ؛ بیکار ؛ خراب ۔

Duddery : (n) جہاں اونی کپڑے بنے یا بیچے جاتے ہیں ۔

Dudder : (v) کانپنا ۔

Dude : (n) [G."dude".] (۱) نفاست پسند شخص ؛ جو انگریزی اوضاع و اطوار کی نقل اتارتا ھو ۔ (۲) بانکا ؛ چھیلا ؛ ٹھاٹ کرنے والا ۔

Dudeen : (n) [Ir."duidin".] تمباکو پینے کی آئرستانی پائپ ۔

Dudgeon : (n) [Origin unkn.] چوبی دستے والا خنجر ؛ قصاب کا چھرا ۔

Dudgeon : (n) [Origin unkn.] خفگی ؛ رنجش ؛ ناراضی ؛ روٹھنا ۔

Dudine : (n) بانکی ؛ چھیلی ؛ ٹھاٹ کرنے والی ۔

Dudish : (n) کسی قدر نفاست پسند یا بانکا ؛ چھیلا کی طرح ۔

Due : (a) [ME."dew","du (e)".] (۱) واجب الادا ۔ (۲) لائق ؛ شایان شان؛ استحقاق کے مطابق؛ مناسب؛ بجا ؛ کماحقہ ؛ کافی ؛ ٹھیك ۔ (۳) قاعدے یا معاہدے کی رو سے ھونے والا یا کرنے والا یا آنے والا ۔ (٤) (سمت کے متعلق) ٹھیك ؛ بالکل ۔ (٥) وجہ سے ؛ سبب سے ۔

Due : (adv.) (۱) ٹھیك طور پر؛ واجبی طور سے؛ مناسب طریقے سے ؛ باضابطہ ۔ (۲) کافی طور پر ؛ کماحقہ ۔ (۳) پابندی سے ؛ ٹھیك وقت پر ۔

Due : (n) [Fr."du".] (۱) حق ؛ حق واجب ۔ (۲) دینا ؛ مطالبہ ؛ ذمگی ۔ (۳) (جمع) محصول ؛ فیس ؛ چنگی ۔ (٤) (بحری) پورے طور پر کیا ھوا کام ۔

For a full due : (بحری) پوری طرح ؛ ہمیشہ کےلئے ۔

Of ( by ) due : حقاً ۔

To give the devil his due : برے کے ساتھ انصاف کرنا ۔

Due-bill : (n) قرض کی تحریری رسید ۔

Due date : (n) ہنڈی کی مقررہ تاریخ ۔

Dueful : (a) مناسب ؛ ٹھیك ۔

Duel : (n) [It."duello" or L."duellum".] (۱) نزاع کا فیصلہ کرنے کے لئے دو شخص کی لڑائی (تلوار پستول وغیرہ سے) ؛ ڈوئیل ؛ یکیکی کرنا ۔ (۲) دو شخصوں یا فریقوں وغیرہ کی باہمی جنگ ۔

Duel : (v) ڈوئل لڑنا ؛ یکیکی کرنا ۔

Dueller / Dueler : (n) ڈوئیل لڑنے والا ؛ یکیکی باز ۔

Duelling / Dueling : (n) ڈوئیل ؛ یکیکی ۔

Duellist / Duelist : (n) دیکھو Dueller

Duello : (n) [It.] یکیکی کا رواج ؛ یکیکی کا ضابطہ ۔

Duelsome : (a) یکیکی کی طرف مائل ۔

Dueness : (n) مناسب ؛ موزونیت ۔

Duenna : (n) [Sp."duena".] (۱) ہسپانوی ملکہ کی خاص خادمہ ۔ (۲) ادھیڑ عورت جو لڑکیوں کی استانی اور رفیق ھو ؛ استانی ۔ (۳) محافظ یا نگراں عورت ۔

Duet / Duett : (n) [G."duett" or "duetto".] (۱) دوسازی نغمہ ؛ دو نفری راگ ۔ (۲) مکالمہ ۔

Duet / Duett : (v) دوسازی نغمہ گانا ؛ دو نفری راگ سنانا ۔

Duettino : (n) [It.] مختصر دو سازی نغمہ ۔

Duetto : (n) [It.] دیکھو Duet

**Duff** : (n) [Variable of DOUGH.] (۱) گندھا ہوا آٹا ؛ لئی ۔ (۲) آٹے کی پڈنگ ۔

**Duff** : (n) (۱) روٹی وغیرہ کا اسفنجی حصہ ۔ (۲) نرم اسفنجی دلدلی کوئلہ ؛ ماندہ کوئلہ ۔ (۳) سڑے ہوئے نباتی مادے جس سے جنگل کی زمین ڈھکی رہتی ہے ۔ (٤) کوئلے کا چور ؛ کوئلے کا چورا ۔

**Duff** : (v) (۱) (عامیانہ) تلبیس کرنا ؛ چالاکی سے چیزوں کی شکل بدل دینا ؛ (پرانے مال کو ) نیا کرکے بیچنا ۔ (۲) (آسٹریلیا) (مویشی کو) چرانا اور داغوں (یعنی داغے ہوئے نشانات) بدل دینا ۔

**Duff** : (n) [Origin unkn.] سرین ؛ چوتڑ ۔

**Duff** : (v) (گولف) نشانہ خراب کرنا ۔

**Duffadar** : (n) [Pers."dafa-dar".] دفعدار ۔

**Duffel / Duffle** : (n) [f."Duffel" name of a town in Brabant.] (۱) ایک قسم کا موٹا اونی کپڑا ۔ (۲) زائد جوڑا جو شکاری یا کیمپ میں رہنے والے ساتھ رکھتے ہیں ۔

**Duffer** : (n) (۱) خراب مال کی قیمت بڑھا کر بیچنے والا ۔ (۲) پھیری والا ؛ خوانچے والا ۔ (۳) مویشی چرا کر اس کے داغوں کو بدلنے والا ۔ (٤) پرانے مال کو نیا بنا کر بیچنے والا ۔

**Duffer** : (n) [Sc."doofart","dowfart".] (۱) نالائق ؛ بے کار یا بے وقوف شخص ۔ (۲) جعلی سکہ ؛ مصنوعی تصویر ۔ (۳) بے کار چیز ؛ بے مصرف شے ۔

**Duffer** : (v) کان میں معدنی شے کا نہ ہونا ۔

**Duffing** : (a) (۱) پرانے مال کو نیا بنا کر بیچنے والا ۔ (۲) بے مصرف سا ؛ نالائق ۔

**Duffle** : دیکھو Duffel

**Dufoil** : (n) [L."duo"+FOIL.] (نقابت) دو برگہ پھول ۔

**Dufrenite** : (n) [f. M.Dufrenoy, a French mineralogist.] فولاد کا آب دار فاسفیٹ ۔

**Dufter** : (n) [pers.] (۱) دفتر ۔ (۲) سرکاری کاغذات ۔

**Dufterdar** : (n) ترکی افسر مالیات ۔

**Dug** : (n) [Origin unkn .] (۱) تھن ؛ پستان ؛ سر پستان ؛ چوچی ؛ بھٹنی ۔ (۲) (حقارتاً) عورت کا پستان ۔

**Dug** : (a) کھود کر نکالا ہوا ۔

**Dug-out** : (a) (کھود کر) کھوکھلا کیا ہوا ۔

**Dug-put** : (n) (۱) ڈونگی جو درخت کے تنے کو کھوکھلا کرکے بنائی جائے ۔ (۲) (سپاہی کے لئے) خندقوں میں زمین دوز محفوظ جگہ ۔ (۳) (عامیانہ) پنشن یافتہ افسر وغیرہ جن کو از سر نو فوجی خدمت کے لئے طلب کیا جائے ۔

**Dugong** : (n) [Malay."duyong".] ڈوگانگ ؛ ہندوستان کا ایک بڑا نبات خور پستان دار جانور ؛ بقرالبحر ؛ بحری گائے ۔

**Dugway** : (n) (۱) کھود کر بنائی ہوئی پہاڑی سڑک ۔ (۲) کھود کر بنائی ہوئی سڑک ۔

**Duiker / Duyker** : (n) [Du."dinker".] جنوبی افریقہ کا چھوٹا چکارا ۔

**Duke** : (n) [ME."duc","duk".] (۱) (برطانیہ اور بعض دوسرے یورپی ممالک میں) خاندان شاہی کے بعد سب سے بڑا امیر یا جاگیر دار ؛ ڈیوک ۔ (۲) (دوسرے ممالک یورپ میں) چھوٹی ریاست کا فرماں روا ۔ (۳) ایک قسم کی چیری یا گلاس (پھل) ۔ (٤) (عامیانہ) مٹھی ؛ ہاتھ ۔

**Duke** : (v) ڈیوک کا سا برتاؤ کرنا ۔

**Dukedom** : (n) ڈیوک کا علاقہ یا منصب ۔

**Dukeling** : (n) چھوٹا ڈیوک ؛ ڈیوک کا بچہ ۔

**Dukery** : (n) (۱) ڈیوک کا مکان یا اس کی جاگیر ۔ (۲) (جمع) ناٹنگھم شائر کا وہ ضلع جس میں کئی ڈیوکوں کی جاگیریں ہیں ۔

**Dukeship** : (n) ڈیوک کا عہدہ ؛ (مزاحاً) بطور خطاب ۔

**Dulcamara** : (n) [med.L."duleis+amara".] (نباتیات) بھلاواں ۔

**Dulcamarin** : (n) (کیمیا) بھلاواں سے حاصل کیا ہوا گلوکو سائیڈ ( $C_{12}$ $H_{34}$ $O_{10}$ ) ۔

Dulce : (n) [L."dulcis".] میٹھا مادہ ۔

Dulcet : (a) [L."dulcis".] شیریں ؛ میٹھا ؛ رسیلا ؛ دلکش ؛ خوش آئند (خصوصاً آواز کی صفت)۔

Dulcet : (n) آرگن باجے کا ایک پردا ۔

Dulcian : (n) [See next.] الغوزہ ۔

Dulciana : (n) [med. L."dulciana".] آرگن باجے کا ایک ۸ فٹ لمبا پردا ۔

Dulcification : (n) شیریں بنانا ؛ ملائم یا شیریں ہونا یا کرنا ۔

Dulcify : (v) [L."dulcificare".] شیریں کرنا ؛ لطافت یا شیرینی پیدا کرنا ؛ دھیما کرنا ۔

Dulcimer : (n) [OFr."dulcemer".] سنتور ؛ بربط ؛ ڈلسیمر ۔

Dulcinea : (n) [Sp."dulce".] محبوبہ ؛ معشوق ۔

Dulcite/ Dulcin / Dulcitol / Dulcose : (n) [L."dulcis".] (کیمیا) ایک شیریں مادہ جو بعض پودوں سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Dulcitude : (n) [L."dulcitudo".] شیرینی ۔

Duledge : (n) توپ گاڑی کے پہیوں کو جوڑنےوالی کھونٹی ۔

Dulia / Douleia : (n) خدمت ؛ اطاعت ۔

Dull : (a) [MDu."dul".] (۱) غبی ؛ کند ذہن ؛ تھس ؛ کٹھل ۔ (۲) (نظر، سماعت وغیرہ) دیر حس ؛ کند ؛ بہرہ ۔ (۳) (درد) میٹھا میٹھا ۔ (٤) بیٹھا ؛ سست ؛ مندا (بازار) ۔ (٥) افسردہ ؛ پست ؛ سست ۔ (٦) بے لطف ؛ یک آہنگ ؛ غیر دلچسپ ۔ (۷) کند (دھار) ۔ (۸) (روشنی، رنگ ، مزا وغیرہ) پھیکا ؛ ہلکا ؛ ماند ۔ (۹) (موسمیات) تاریک ؛ ابر آلود ۔

Dull : (v) ماند کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ کند کرنا یا ہونا ؛ بے حس کرنا یا ہونا ؛ پست کرنا یا ہونا ۔

Dullard : (n) [MDu."dull-","dollaert".] غبی ؛ کند ذہن ؛ تھس آدمی ۔

Dullard : (a) بے وقوف ؛ غبی ۔

Dullish : (a) کسی قدر سست ؛ غبی ؛ ہلکا ؛ دھیما ۔

Dullness / Dulness : (n) سستی ؛ کند ہونا ؛ بے حسی ؛ تھس پن ۔

Dully : (adv.) سستی سے ؛ بے حسی سے ۔

Dulocracy / Doulocracy : (n) [Gr."doulokratia".] غلاموں کی حکومت ۔

Dulse : (n) [Ir.Gael."dinleasg".] ایک بحری گھاس جو کھائی جاتی ہے ۔

Duly : (adv.) دیکھو Due

Duma : (n) Russ.] (۱) روسی پارلیمنٹ جو ۱۹۰٦ میں طلب کی گئی تھی ۔ (۲) روس کی منتخب کونسل ۔

Dumb : (a) [OE."dumb".] (۱) گونگا ؛ گنگ ۔ (۲) بے زبان جو حکومت وغیرہ کے معاملات میں بولنے کا حق نہ رکھتا ہو ۔ (۳) (تعجب یا شرم) گم سم ؛ سناٹے میں ؛ سکوت میں ۔ (٤) چپ ؛ کم سخن ؛ کم گو ۔ (٥) بے گفتگو گونگا (تماشا وغیرہ) ۔ (٦) غیر مسموع ؛ بے آواز ؛ ساکت ۔ (۷) بے وقوف ؛ احمق ۔ (۸) بے معنی ۔

Deaf and dumb : دیکھو Deaf

To strike dumb : گم سم کر دینا ۔

Dumb : (v) گونگا کر دینا ؛ گنگ کرنا ؛ بے زبان بنا دینا ؛ ساکت کر دینا ۔

Dumb ague : (n) تپ دزدہ جس میں دورہ ظاہر نہیں ہوتا ہے ؛ تپ دزدہ ؛ چور بخار ۔

Dumb barge : (n) بے مستول بادبان کا بجرا ۔

Dumb-bell : (n) (۱) ڈمبل ؛ (ورزش کے لئے) لوہے کا چھوٹا مگدر ۔ (۲) ڈمبل کی شکل کی کوئی چیز ۔ (۳) ڈمبل نماچیز جو ناقوس کلیسا کو بغیر ناقوس کے بجانے کے لئے بطور مشق استعمال ہوتی تھی ۔ (٤) بےوقوف ؛ گاؤدی ۔

Dumb-bid : (n) (نیلام میں) خفیہ کم سے کم قیمت ۔

Dumb-cake : (n) وہ کیک جو عورتیں St. Mark Eve کے موقع پر اپنے ہونے والے شوہروں کی تلاش کے لئے خاموشی سے بناتی ہیں ۔

Dumb-cane : (n) بیدگنگ ؛ ویسٹ انڈیز کا ایک پودا جس کو چبانے سے زبان پھول جاتی ہے اور طاقت گویائی سلب ہو جاتی ہے ۔

Dumb-chatder /-cleat : (n) (بحری) دھات کا پھانہ ۔

Dumb-crambo : (n) گونگی مکھو (ایک کھیل جس میں ایک فریق لفظ دل میں رکھ کر اس کا صرف قافیہ بتاتا ہے اور چپ ہوجاتا ہےاور دوسرا فریق اصل لفظ پوچھنے کی کوشش کرتا ہے)۔

Dumb-dora : (n) بے وقوف اور بد معاش عورت ۔

Dumb-heed : (n) دیکھو Block head

Dumb-iron : (n) موٹر کے ڈھانچے کا اگلا حصہ ۔

Dumb-peal : (n) (کپڑا لپیٹ کر) گھنٹی کی دبی آواز ۔

Dumb-piano : (n) (مشق کرنے کا) بے آواز پیانو ۔

Dumb-scraping : (n) گودی کو کند کھرچنی سے کھرچنا ۔

Dumb-sheave : (n) بے چرخی کا سوراخ دار کندہ ۔

Dumb-show : (n) (۱) گونگا سوانگ : بے گفتگو تماشا ۔ (۲) معنی خیز اشارے ۔

Dumb tooling : (n) جلد کا ٹھپا جو رنگین نہ ہو ۔

Dumb-waiter : (n) (۱) گھومنے والی الماری جس میں کھانا وغیرہ رکھا جاتا ہے ۔ (۲) ایک منزل سے دوسری منزل پر چھوٹی چیزیں لے جانے والی لفٹ۔

Dumb-well : (n) گڑھا جس میں پانی بہہ کر جاتا ہے ۔

Dumbfound/ Dumfound/ Dumfounder/ Dumbfounder : (v) گونگا کر دینا ؛ سٹ پٹا دینا ؛ بدحواس کر دینا ؛ ہوش و حواس غائب کر دینا ۔

Dumble : سابقہ : دیکھو Dummel

Dumbledore /Dumble-dore : (n) ایک قسم کا بھونرا ۔

Dumbly : (adv.) گونگے پن سے ؛ بے زبانی سے ؛ خاموشی سے ۔

Dumbness : (n) گونگا پن ؛ بے زبانی ؛ سکوت ۔

Dumdum : (n) ڈم ڈم گولی ؛ (بندوق کی) ایک قسم کی گولی جو جسم کےاندر جا کر پھیلتی ہے ۔

Dummel : (a) احمق ؛ کودن ۔

Dummy /Dumby : (n) (۱) تاش کا فرضی کھلاڑی جس کی بازی کھول دی جاتی ہے اور اس کا ساتھی اسے کھیلتا ہے ۔ (۲) وہ شخص جو کسی چیز میں نام کے لئے شریک ہو ؛ شاہ شطرنج ؛ کٹھ پتلی ؛ مٹی کی مورت ۔ (۳) احمق ؛ کوڑھ مغز ؛ گاودی ؛ کاٹھ کا الو ۔ (٤) جعلی یا مصنوعی چیز ؛ جھوٹ موٹ کا پلندہ یا پارسل ؛ لکڑی کا انسانی ڈھانچہ جسے کپڑے پہنا دیتے ہیں ؛ چاند ماری کےواسطے انسانی شکل ۔ (٥) شبیہ ۔ (٦) چسنی ؛ نپل ۔ (۷) سادہ ورقوں کی کتاب ۔ (۸) بے حس گھوڑا ۔ (۹) فرضی کتاب (عموماً کاٹھ کی) جو لائبریری کی گم شدہ کتاب کی جگہ رکھ دی جاتی ہے ۔

Double dummy : تاش کا کھیل جس میں دو کھلاڑیوں کی بازی کھول دی جاتی ہے ۔

To give or sell the dummy : فٹ بال میں مخالف کو دھوکا دینا ۔

Dummy : (a) جعلی ؛ مصنوعی ؛ نقلی ؛ بناوٹی ؛ فرضی ؛ کٹھ پتلی ۔

Dummy : (v) (۱) بے نامی کرنا ؛ دوسروں کےلئےجائداد اپنے نام پر لینا ۔ (۲) سادہ ورقوں کی کتاب بنانا ۔ (۳) (عامیانہ) بول چال بند کرنا ۔

Dummy whist : (n) تاش کا فرضی کھلاڑی جس کی بازی کھول دی جاتی ہے اور اس کا ساتھی اسے کھیلتا ہے ۔

Dump : (n) [MDu."domp".] (جمع) افسردگی ؛ اضمحلال ؛ پژمردہ دلی ۔

Dump : (n) (۱) کوئی چھوٹی موٹی چیز ۔ (۲) (کھیل) سیسے کی گوٹ جس سے شمار کرنے میں مدد لی جائے ؛ آسٹریلیا کا ایک قدیم سکہ ؛ (عامیانہ) حقیر سکّہ ؛ حبہ ۔ (۳) جہاز کی تعمیر میں ایک قسم کی چشخنی ۔ (٤) جہاز میں کھیلنے کے لئے رسی کا چکر ۔ (٥) ایک قسم کا کھیل ۔ (٦) ایک قسم کی مٹھائی ۔ (۷) پست قد آدمی ؛ چھوٹا اور موٹا آدمی ۔

Dump : (n) [Norse.] دریا یا تالاب کی تہ کا گرداب ۔

Dump : (n) (۱) (فوج) میدان جنگ میں سامان حرب کا عارضی گودام ۔ (۲) کوڑے کا ڈھیر ؛ کوڑا کرکٹ ۔(۳) بھد (کی آواز) ؛ گدا ۔

Dump : (v) (۱) پھینکنا؛ ڈالنا؛ جمع کرنا (کوڑے کرکٹ کو) ۔ (۲) گدا کھلانا (گیند وغیرہ کو) ۔(۳) (تجارت) کم قیمت پر فروخت کرنے کےلئے غیرممالک میں پہنچانا (فاضل مال) ؛ کم قیمت پر زیادہ مال بازار میں پہنچانا ۔ (٤) بھد سے یا گد سے گرنا یا گرانا ۔ (٥) (زائد داخلین کو) ممالک غیر سے اتاردینا (جہاز سے) ۔ (٦) (آسٹریلیا) اون کےگٹھے کو دبانا ۔ (۷) (عامیانہ) شدید ضرب لگانا ۔(۸) پھینک دینا ؛ چھٹکارا پانا ۔

Dumpage : (n) (۱) (کوڑے کا) ڈھیر لگانا ۔(۲) کسی خاص جگہ پر کوڑے کا انبار لگانے کی رعایت ۔(۳) ڈھیر لگانے کی اجرت ۔

Dumper : (n) (۱) پھینکنے والا ؛ گرنے والا ۔ (۲) کوڑا گاڑی ۔

Dumping : (n) (۱) انبار ۔(۲) کم قیمت پر مال بیچنا ۔

Dumping : (a) پھینکنے والا ۔

Dumpish : (a) افسردہ ؛ مضمحل ۔

Dumpishly : (adv.) افسردگی سے؛ اضمحلال کی حالت میں ۔

Dumpishness : (n) افسردگی ؛ اضمحلال ۔

Dumpling : (n) (۱) ایک قسم کی پڈنگ ۔(۲) چھوٹا موٹا آدمی یا جانور ۔ (۳) پیاری چیز ؛ قیمتی چیز ۔

Dumpty : (۱) چھوٹا موٹا شخص یا جانور ۔(۲) ایک چھوٹے پاؤں والی مرغی جو اسکاچستان میں پائی جاتی ھے ۔

Dumpy : (a) افسردہ ؛ مضمحل ۔

Dumpy : (a) چھوٹا موٹا ۔

Dumpy : (n) دیکھو Dumpty

Dumpy l evel : (n) دوربیں دار لیول ۔

Dun : (a) [OE."dun(n)".] (۱) پھیکے بھورے رنگ کا ۔ (۲) تاریک ؛ سیاہ ؛ شہرنگ ۔

Dun : (n) (۱) پھیکا بھورا رنگ ۔(۲) پھیکے بھورے رنگ کا گھوڑا ؛ سمند ؛ اشہب ۔(۳) ایک قسم کی مصنوعی مکھی جو مچھلی پکڑنے کے لئے چارے کے کام میں آتی ھے ۔

Dun : (n) [F. Dunkirk.] تقاضا ؛ تقاضا کرنے والا ؛ باربار تقاضا کرنے والا قرض خواہ ۔

Dun : (n) [Ir. Gael."dun".] کوہستانی قلعہ ۔

Dun : (v) (۱) ہلکا بھورا رنگنا ۔(۲) کوڈ مچھلی کو نمک لگا کر سکھانا جس سے اس کا رنگ ہلکا بھورا ھو جائے ۔

Dun : (v) (۱) بار بار تقاضا کرنا ۔(۲) دق کرنا ؛ پریشان کرنا ۔

Dun-bar : (n) ہلکے بھورے رنگ کا ایک پتنگا ۔

Dun-bird : (n) سرخ سر بطخ ۔

Dun-cow : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Dun-cur : (n) دیکھو Dun-bird

Dun-diver : (n) (۱) بطخ دندانے دار کا نر یا اس کا بچہ ۔ (۲) سرخاب ۔

Dunce : (n) [From John Duns Scotus, a scholastic theologian.] (۱) غبی ؛ کند ذہن ؛ کودن ۔ (۲) Duns Scotus کا پیرو ۔ (۳) بال کی کھال کھینچنے والا ۔

Dunce cap/ Dunce's cap : (n) کاغذ کی لمبی نوکدار ٹوپی جو مدرسے میں کودن لڑکے کے سر پر رکھی جاتی تھی ۔

Duncedom : (n) (۱) احمقوں کی دنیا ۔(۲) حماقت ۔ (۳) حمقاء ۔(٤) بے وقوفی سے ۔

Duncery / Dunsery : (n) حماقت ۔

Dunch : (v) [Origin unkn.] دھکا دینا ؛ کہنی سے مارنا ۔

Dunch : (n) دھکا ۔

Dunch : (a) (۱) بہرہ ۔ (۲) دیر فہم ۔ (۳) بھاری (روٹی کی طرح) ۔

Dunciad : (n) (۱) احمقوں کا رزمیہ ۔(۲) الیگزنڈرپوپ کی ایک نظم ۔(۳) احمقوں کی دولت مشترکہ ۔

Duncish : (a) کسی قدر احمق ۔

Dunder : (n) گنے کے عرق کی گاد ۔

Dunder-bolt : (n) دیکھو Thunderbolt

Dunderhead : (n) [D."donder".] کوڑھ مغز ؛ بے وقوف ؛ احمق ؛ کاٹھ کا الو ۔

Dunderheaded : (a) کوڑھ مغز ؛ بے وقوف ؛ احمق ۔

Dunderpate : (n) دیکھو Dunderhead

Dundreary : (n) دیکھو dundreary whiskers

Dune : (n) [OFr."dune".] بالو ٹیلا ؛ ریگی ٹیلا ۔

Dune chain : (n) ریت کے ٹیلوں کا سلسلہ ۔

Dune colony : (n) ریت کے ٹیلوں کا علاقہ ۔

Dunfish /Dun-fish : (n) نمک لگاکر سکھائی ہوئی ہلکے بھورے رنگ کی کاڈ مچھلی ۔

Dung : (n) [OE."dung".] (۱) کھاد ۔ (۲) گوبر ؛ لید ؛ غلیظ ۔ (۳) اخلاقی گندگی ؛ روحانی نجاست ؛ ناپاکی ۔

Dung : (v) (۱) (زمین میں) کھاد ڈالنا ۔ (۲) (جانوروں کا) لید کرنا ۔ (۳) (چھینٹ کپڑے کو) گوبر کے محلول میں ڈبونا ۔

Dung-bath : (n) (رنگ ریزی) گائے کے گوبر، کھلی اور گرم پانی کا محلول جس میں چھینٹ کو ڈبوکر اس کی زائد لاگی کو دور کیا جاتا ہے ۔

Dung-beetle : (n) گبریلا ۔

Dung-bird : (n) (۱) ہُد ہُد ۔ (۲) ایک قسم کی چڑیا جو غلاظت کھاتی ہے ۔

Dung-cart : (n) کھاد گاڑی ۔

Dung-chafer : (n) دیکھو Dung-beetle

Dung-fly : (n) گوبر مکھی ۔

Dung-fork : (n) (۱) گوبر (اٹھا یا ہوا) پھیلانے کا دوشاخہ ؛ جیلی ۔ (۲) براز دو شاخہ ؛ جیلی ۔

Dung-hunter /Dungteaser : (n) ایک قسم کا پرندہ جو غلاظت کھاتا ہے ۔

Dungaree/Dungeree : (n) [Hindi."dungri".] ایک قسم کی گھٹیا ہندوستانی چھینٹ (کپڑا) ۔

Dungeon : (n) [OFr."donjon".] (۱) قلعے کا بڑا برج ۔ (۲) مضبوط زمین دوز محبس ؛ قلعے کا تہ خانہ ۔

Dungeon : (v) زمین دوز محبس میں قید کرنا ؛ قلعے کے تہ خانے میں قید کرنا ۔

Dungeoner : (n) زمین دوز محبس میں قید کرنے والا ۔

Dungeon tower/ Dungeon keep : (n) قلعے کا برج ۔

Dunghill : (n) (۱) گھورا ؛ مزبلہ ؛ مزابل ۔ (۲) گندی حالت ۔

Dunghill : (a) بزدل ۔

Dunghill cock / fowl / hen : (n) پلا ہوا مرغا ۔

Dungy : (a) (۱) گوبر سا ؛ گوبر سے بھرا ہوا ۔ (۲) گوبر ۔

Duniwassal : (n) [Gael."duine wasal".] (اسکاچستان) پہاڑی علاقے کا دوسرے درجے کا امیر ۔

Dunker/Tunker : (n) [G."dunker".] جرمن امریکی بپتسٹوں کا ایک رکن ۔

Dunkirk : (n) (۱) فرانس کے ایک شہر کانام ۔ (۲) ڈنکرک کا غیر سرکاری مسلح جہاز ۔

Dunkirker : (n) غیر سرکاری مسلح جہاز کا ایک رکن ۔

Dunlin : (n) (۱) شر ؛ سرخ پشت کی ایک ریگستانی چڑیا ۔ (۲) ٹٹیری ۔

Dunnage : (n) [Al."dunnage".] چٹائی وغیرہ جو نمی یا رگڑ سے بچانے کے لئے جہاز کے مال کے نیچے یا بیچ میں رکھ دی جاتی ہے ؛ زیر انداز ۔

Dunnage : (v) زیر انداز سے محفوظ کرنا ۔

Dunner : (n) بار بار تقاضا کرنے والا ۔

Dunnock : (f. Dun.] گوریا یا کنجشک کی ایک قسم ۔

Dunness : (n) بھورا پن ۔

Dunniness : (n) بھورا پن ۔

Dunnish : (a) کسی قدر بھورا ؛ بھورا سا ۔

Dunny : (a) [Origin unkn.] بہرا ؛ بیوقوف ۔

Dunstable : (a) [A town in Bedfordshire.] Dunstable میں بنایا ہوا : Dunstable کے طرز

Dunstone : (n) بھورا پتھر ۔

Dunt : (n) [perhaps a var. of Dint.] (۱) طرب ۔ (۲) دل کی دھڑکن ۔ (۳) بڑا ڈھیلا ۔ (٤) چوٹ ۔

Dunt : (v) (۱) دھپ سے مارنا ۔ (۲) (دل کا) تیزی سے دھڑکنا ۔

Dunter : (n) (۱) ایک قسم کی بط ۔ (۲) سوس ۔

Duo : (n) [It."duo".] دیکھو Duet

Duo -: سابقہ بمعنی "دو" ۔

Duocameral : (a) دو ایوانی ۔

Duodecagon : (n) بارہ ضلعی شکل ؛ بارہ کونیا ۔

Duodecahedral : (a) بارہ سطحی مجسم ۔

Duodecim -: سابقہ بمعنی " بارہ" ۔

Duodecimal : (a) بارہ کا ؛ بارھویں حصہ کا ؛ اثنا عشری ؛ بارہ کے حساب سے ۔

Duodecimals : (n) اثنا عشریہ ضرب ؛ رقبے کے دریافت کرنے کا ایک قاعدہ ۔

Duodecimfid : (a) [L."duodecimo".] بارہ جزء ۔

Duodecimo : (n) [L.] (۱) کتاب کی تقطیع ( کاغذ کے پورے تختے کا بارھواں حصہ) ۔ (۲) اس تقطیع کی کتاب ۔ (۳) بہت چھوٹی چیز ؛ بالشتیا شخص ۔

Duodecuple : (a) [L."duodecim".] بارہ گنا ۔

Duodenal : (a) عفجی ؛ اثنا عشری ۔

Duodenal : (n) دوازدہی پردوں کا تختہ ۔

Duodenary : (a) [L."duodenarius".] دوازدہی ؛ بارہ بارہ کے حساب سے ؛ بارہ بارہ کے سیٹ میں ۔

Duodenary : (n) دوازدہی پردوں کا تختہ ۔

Duodene : (n) [med.L."duodena".] بارہ سروں کا مجموعہ ۔

Duodenitis : (n) ورم عفج ۔

Duodenostomy / Duodenotomy : (n) عفج شگافی ۔

Duodenum : (n) [med.L.] عفج ؛ اثنا عشر ؛ اثنا عشریات ؛ پیٹ کی بالکل چھوٹی آنت کا اگلا حصہ ۔

Duologue : (n) دو آدمیوں کا مکالمہ ؛ دو ایکٹری ناٹک ؛ وہ ناٹک جس میں صرف دو ہی ایکٹر ہوں ۔

Duomo : (n) [It.] اطالوی بڑا گرجا ۔

Dup : (n) [Contraction from "do up".] کھولنا ۔

Dupable / Dupeable : (a) دھوکا کھانے والا ؛ سادہ لوح ۔

Dupe : (n) [Fr."dupe".] وہ شخص جس کو دھوکا دیا جائے جو بیوقوف بنایا جائے ؛ اُلّو ۔

Dupe : (v) اُلّو بنانا ؛ دھوکا دینا ؛ فریب دینا ۔

Duper : (n) دھوکا باز ؛ دغا باز ۔

Dupery : (n) دغا ؛ دھوکا بازی ؛ فریب دہی ؛ دھوکے باز ۔

Duplation : (n) [late L."duplatio".] دگنا کرنا ۔

Duple : (a) [L."duplus".] دونا؛ دگنا ؛ دوہرا ۔

Duplex : (a) [L."duplex".] دو رخی (ٹیلیگراف) ؛ دو جزئی ؛ توامی ۔

Duplex : (v) دو رخی پیام بھیجنا ؛ دو رخی بنانا ۔

Duplex escapement : (n) دوہرا مفر ۔

Duplex gas burner : (n) گیس مشعل جس میں دو نلیاں ہوتی ہیں مگر شعلہ ایک ہی ہوتا ہے ۔

Duplex lamp : (n) دو بتیوں کا لیمپ ؛ دو فتیلی لیمپ ۔

Duplex lathe : (n) دو رخی خراد ۔

Duplex telegraphy : (n) دو رخی تار برقی ۔

Duplicate : (a) [L."duplicatus".] (۱) دوہرا ؛ جس میں ایک طرح کے دو حصے ہوں ؛ وہ نوع جس کے صرف دو فرد ہوں ۔ (۲) دونا ؛ دگنا ؛ دو چند ؛ دو چنداں ۔

Duplicate : (n) (۱) ہوبہو نقل ؛ نقل عین ؛ جواب ۔ (۲) دو یکساں چیزوں میں سے ایک ؛ مثنیٰ ؛ نقل ۔ (۳) خط یا دستاویز جس کی نقل مطابق اصل ہو ۔ (٤) بل یا ہنڈی کا مثنیٰ ۔ (٥) گروی رکھنے والے کی رسید ۔ (٦) مترادف ؛ ہم معنی ۔ (۷) دو چیزوں میں کلّی مشابہت ۔

In duplicate : معہ مثنیٰ ۔

Duplicate : (v) (۱) دونا یا دگنا کرنا ؛ دو چند کرنا ؛ دو سے ضرب دینا ۔ (۲) ایک طرح کی دو چیزیں بنانا ؛ مثنیٰ بنانا ؛ نقل مطابق اصل کرنا ؛ نقلیں کرنا ۔ (۳) ایک دن میں دو بار عشائے ربانی کی رسم ادا کرنا ۔

Duplicate sample : (n) مثنیٰ نمونہ ۔

Duplicating machine : (n) نقل گیر مشین ۔

Duplication : (n) (۱) مثنیٰ بنانا ؛ دونا کرنا یا ہونا ؛ تضعیف ؛ نقل گیری ۔ (۲) (کلیسا) ایک ہی پادری کا دن میں دو بار عشائے ربانی کی رسم ادا کرنا ۔

Duplication of the cube : (ریاضیات) تشدید ۔

Duplicative : (a) دو گنا کرنے والا ۔

Duplicative : (n) دوہری جمع ۔

Duplicato : [L."duplicatus".] سابقہ بہ معنی "دوہرا" ؛ "دوگنا" ۔

Duplicator : (n) نسخہ بردار ؛ مثنیٰ ؛ نقل گیر ۔

Duplicature : (n) [Fr."duplicature".] مطویہ ۔

Duplicidentate : (a) [L."duplic-"+ Dentate.] (حیوانیات) دوہر دنتا ۔

Duplicity : (n) [OFr."duplicite".] (۱) دو رنگی ؛ منافقت ؛ دوروئی ؛ دغابازی ؛ فریب ؛ مکر ۔ (۲) دونا ہونا ؛ تضعیف ۔ (۳) (قانون) دوہرا عذر ؛ دوہرا الزام ۔

Duppa /Dupper : (n) دیکھو Dubba

Duppy : (n) [Afr.] بھوت ۔

Dura : (n) (۱) ام جافیہ ؛ دماغ کی مضبوط بیرونی جھلی ۔ (۲) پختہ چوب ؛ میان چوب ؛ قلب الشجر ۔

Dura mater : (n) [med. L.] ام جافیہ ؛ دماغ کی مضبوط بیرونی جھلی ۔

Durability : (n) [late. L."durabilitas".] پائیداری ؛ مضبوطی ۔

Durable : (a) [OFr."durable".] (۱) پائیدار ؛ دیر پا ۔ (۲) مضبوط ؛ استوار ؛ مستحکم ۔

Durably : (adv.) پائیداری سے ؛ مضبوطی سے ۔

Dural : (a) ام جافیہ سے متعلق ۔

Duralumin : (n) [Trade name.] الومینیم بھرت ۔

Duramen : (n) [OFr."durance".] پختہ چوب ؛ میان چوب ؛ قلب الشجر ۔

Durance : (n) [OFr."durance".] (۱) قید؛ حبس ۔ (۲) برداشت ۔

In durance vile : قید و بند میں ۔

Durant : (n)[OFr."durant".] ایک قسم کی مضبوط گول ٹوپی ۔

Durante : (n) دوران ۔

Durante absentia : (adv.) غیر حاضری میں ۔

Durante beneplacito : (adv.) جب تک خوشی ہو ۔

Durante vita : (adv.) تا عمر ۔

Duration : (n) [OFr."duration".] (۱) امتداد ۔ (۲) دوران ؛ مدت ؛ میعاد ؛ پائیداری ۔

Duration of pleasure : امتداد لذت ۔

Durbar : (n) [pers."darbar".] دربار ۔

Dure : (v) [OFr."durer".] باقی رہنا ؛ جاری رہنا ۔

Dure : (a) [OFr."dur".] سخت ؛ محکم ۔

Duresque : (a) Abber Dures (۱۵۲۸ـ۱٦۷۱) کے طرز میں ۔

Duress /Duresse : (n) [OFr."duresse".] (۱) جبر ؛ اکراہ ؛ حبس ؛ (خصوصاً تہدید یا تشدید جو ناجائز طور پر کیا جائے) ۔ (۲) حبس بیجا ؛ قید ۔

Duretto/ Duretta/ Durette : (a) [It."duro".] ایک قسم کا مضبوط موٹا کپڑا ۔

Durgah : (n) [Pers.] درگاہ ۔

Durian : (n) [Malay."durian".] دورین (ایک بیضاوی گٹھلی دار پھل جس کا گودا سفید ہوتا ہے) ؛ دورین کا درخت ۔

During : (prep.) درمیان میں ؛ اثنا میں ؛ دوران میں ۔

Durmast : (n) [Perhaps an error of "dunmast".] ایک قسم کا شاہ بلوط ۔

Durra / Dhurra : (n) [Arab."dur(r) a".] باجرا ۔

Dusk : (n) [ME."dosk".] (۱) اندھیرا ؛ تاریکی ؛ ظلمت ۔ (۲) جھٹ پٹا ؛ شام ؛ شام کا دھندلکا ۔

Dusk : (a) دھندلا ؛ تاریک ؛ سیاہ ۔

Dusk : (v) دھندلا یا تاریک معلوم ہونا یا بنانا یا ہو جانا ۔

Dusk : (adv.) گندے طور پر ؛ دھندلے پن سے ۔

Duskiness : (n) دھندلا پن ؛ تاریکی ؛ تیرگی ؛ ظلمت ۔

Duskiness : (a) تاریک ؛ دھندلا یا تاریک ۔

Duskinly : (adv.) دھندلے پن سے ۔

Dusky : (a) تیرہ ؛ کسی قدر دھندلا یا تاریک ؛ (مجازاً) افسردہ ۔

Dust : (n) [OE."dust".] (۱) گرد ؛ غبار ؛ دھول ۔ (۲) زر ؛ زرعمل ۔ (۳) بگولا ۔ (٤) (جلے ہوئے مردے کی) خاک ؛ راکھ ؛ خاکستر ۔ (٥) جسم انسانی ؛ انسان ۔ (٦) تذلیل ؛ ذلت ؛ تحقیر ۔ (۷) گڑ بڑ ؛ ہنگامہ ؛ ہل چل ؛ جنگ و جدال ۔ (۸) (عامیانہ) روپیہ پیسہ ۔ (۹) سفوف ؛ برادہ ۔ (۱۰) قبر ۔ (۱۱) قلیل مقدار ۔ (۱۲) (آسٹریلیا) (عامیانہ) آٹا ۔ (۱۳) غلے کی ایک بیماری ۔

Chalk dust : کھریا کی خاک ۔

In dust and ashes : (۱) خاک سر ڈالے ہوئے ۔ (۲) ندامت اور غم کے ساتھ ۔

To bite the dust : زمین پر گرنا ؛ زخمی ہونا ؛ قتل ہو جانا ۔

To shake the dust off one's feet : خفا ہو کر چلے جانا ۔

To throw dust in the eyes of : (کسی کی) دھوکا دینا؛ آنکھوں میں دھول جھونکنا یا ڈالنا ۔

Volcanic dust : آتش فشاں کی خاک ۔

Dust : (v) (۱) گرد یا سفوف چھڑکنا (کسی چیز پر) ۔ (۲) گرد آلود کرنا ؛ گرد میں اٹنا ۔ (۳) چھڑکنا ؛ برکنا ۔ (٤) جھاڑنا ؛ پونچھنا ؛ صاف کرنا ۔ (٥) جھاڑو دینا ؛ (فرنیچر وغیرہ) صاف کرنا ۔ (٦) بھاگنا ؛ جلدی چلے جانا ۔ (۷) مارنا ۔ (۸) بیج چھڑکنا (سوکھی زمین میں) ۔ (۹) دھوکا دینا ۔ (۱۰) سفوف بنانا ۔

To dust a person's coat / jacket : مارنا پیٹنا ؛ مرمت کرنا ؛ گرد جھاڑنا (کنایتاً) ۔

To dust the eyes of : دھوکا دینا ؛ آنکھوں میں دھول جھونکنا ۔

Dust : (a) گرد سا ۔

Dust-bin/Dustbin : (n) گرد دان ۔

Dust-bowl : (n) آندھی سے بنا گڈھا ۔

Dust-box : (n) گرد پاش ۔

Dust-brand : (n) غلے کی ایک بیماری ۔

Dust-chamber : (n) بھٹی کا راکھ دان ۔

Dust-colour : (n) خاکستری ۔

Dust-cover /-jacket : (n) گرد پوش ۔

Dust-fog : (v) خاک آلود کُہر ۔

Dust -guard : (n) گرد روک (پہیے کا) ۔

Dust-haze : (n) خاک آلود دھند ۔

Dust-heap : (n) (۱) کوڑا کرکٹ کا ڈھیر ۔ (۲) (مجازاً) ناقدری کی حالت ۔

Dust-hole : (n) کوڑا کرکٹ ڈالنے کی جگہ ۔

Dust louse : (n) ایک قسم کی جونک ۔

Dust off : (v) مارنا ۔

Dust pan : (n) وہ ظرف جس میں جھاڑو دیتے وقت کوڑا رکھا جاتا ھے ۔

Dust-proof /Dust tight : (n) گرد روک ۔

Dust-shoot : (n) وہ جگہ جہاں کوڑا کرکٹ وغیرہ پھینکا جاتا ھے ۔

Dust-storm : (n) آندھی ۔

Dust-well : (n) گرد چال ؛ گلیشئیر کا وہ گڈھا جو گرد یا مٹی کے نیچے کی برف کے جلد پگھلنے سے بنتا ھے ۔

Duster : (n) (۱) جھاڑن ؛ صافی ۔ (۲) جھاڑنے والا ؛ فرنیچر وغیرہ صاف کرنے والا ۔ (۳) تیل کا خشک کنواں ۔ (٤) (عامیانہ) جہاز کا جھنڈا ۔

Dustily : (adv.) گرد میں اٹا ھوا ؛ بے لطفی سے ۔

Dustiness : (n) گرد آلودگی ؛ غبار آلودگی ؛ بے مزگی ؛ خشکی ۔

Dusting : (n) (۱) گرد یا سفوف چھڑکنا ؛ جھاڑنا ؛ صفائی ۔ (۲) (عامیانہ) مار پیٹ ؛ مرمت ؛ کندی ۔ (۳) (بحری) سمندر کے طوفان میں ہچکولے کھانا ۔

Dustless : (a) بے گرد ؛ بے غبار ۔

Dustman : (n) (۱) کوڑا کرکٹ صاف کرنے والا ۔ (۲) دیکھو Sandman (۳) متشدد واعظ ۔

Dustoor /Dustoory : (n) [Pers.] دستور ؛ دستوری ۔

Dustuck /Dustuk : (n) [Pers."dastak".] پاسپورٹ ؛ گزرنامہ ؛ پروانہ راہداری ۔

Dustup : (n) [f."dust up".] جھگڑا ؛ نزاع ۔

Dusty : (a) [OE."dustig".] (۱) گرد سے اٹا ھوا ؛ گرد آلود ؛ غبار آلود ۔ (۲) ( گرد کی طرح) باریک ؛ ( مٹی کی طرح ) خشک ۔ (۳) بے لطف ؛ بے مزہ ۔ (٤) ( عامیانہ ) بیکار ؛ حقیر ۔

Not so dusty : (عامیانہ) اچھا خاصا؛ ایسا برا نہیں ۔

Dusty miller : (n) (۱) ایک قسم کا پھولدار پودا ؛ پام چال زرد ۔ (۲) مصنوعی مکھی جو مچھلی پکڑنے کے لئے چارے کے طور پر استعمال ھوتی ھے ۔

Dutch : (a&n)[MDu."dutsch","duutsch".] (۱) (تاریخ)جرمانی؛ جرمانیہ سے متعلق (جس میں ولندیز اور بلجیم بھی شامل تھا) ۔ (۲) ولندیزی اور نشیبستان ( Nether land ) کی زبان یا قوم کا ۔ (۳) نشیبستانی؛ ولندیزی ۔ (٤) (تاریخ) جرمانی زبان یا اس کی کوئی شکل ۔ (٥) ولندیز اور نشیبستان کی زبان ۔ (٦) کھڑی دعوت (کا کھانا) ۔

Double dutch : بے معنی (بولی) ۔

High dutch : جرمن زبان ۔

Low dutch : جرمن اور نشیبستان کی زبان ۔

The Dutch : [abbrev. of DUCHESS.] ولندیزی اور نشیبستانی (قوم) ۔

Dutch : (n) میوہ فروش کی بیوی ۔

Dutch : (v) شاہ پَر کو گرم ریت میں ڈال کر صاف کرنا اور سخت بنانا (قلم بنانے کیلئے) ۔

Dutch : (adv.) بطور اپنا پیسنا اپنا کھانا ۔

Dutch cheese : (n) ایک قسم کا پنیر ۔

Dutch clinker : (n) ایک قسم کی سخت اینٹ جو اصطبل وغیرہ میں بچھائی جاتی ھے ۔

Dutch door : (n) (افقی طور) دو حصوں میں بناھوا دروازہ ۔

Dutch foil /-gold /-gild /-gilding/-leaf /-metal : (n) نقلی (طلائی) طبق ۔

Dutch liquid / oil : (n) رقیق روغن جس کی خوشبو اور مزہ شیریں ھوتا ھے ۔

Dutch Rushes : (n) وہ پودے جو گھوڑے کی دم کی شکل کے ھوتے ہیں اور ان میں پھول نہیں آتے ۔

Dutch treat : (n) اپنا پیسنا اپنا کھانا ۔

Dutch uncle : (n) سختی سے سرزنش کرنے والا ۔

Dutch wife : (n) بید وغیرہ کا بنا ھوا آرام تکیہ جو مسہری میں لگا ھوتا ھے ۔

Dutchify : (v) ولندیزی بنانا ۔

Dutchman : (n) (۱) ولندیزی ۔(۲) ولندیزی جہاز ۔ (۳) (نجاری) گُجھّی ۔(٤) ناقص کاموں کو چھپانے کی ایک ترکیب ۔

Flying dutchman : جہاز رانوں کے عقیدے میں ایک بھوت جہاز کی شکل میں نظر آتا ھے ؛ انگلستان کی بعض تیز ریل گاڑیاں ؛ ولندیزی جہاز ۔

I am a dutchman : میں اپنے آپ میں نہیں ھوں ۔

Dutchman's breeches : (n) (۱) ایک قسم کا امریکی پودا ۔ (۲) آندھی میں آسمان کا نیلگوں ٹکڑا (حصہ) ۔

Dutchman's laudanum : (n) گل صلیبی کی جنس کا ایک پودا ۔

Dutchman's pipe : (n) (۱) ایک بیل دار پودا ۔ (۲) بھڑوں کا چھتہ ۔

Duteous : (a) [f. DUTY.] سعادت مند ؛ فرماں بردار ؛ اطاعت شِعار ؛ مطیع ۔

Duteousness : (n) سعادت مندی ؛ فرماں برداری ؛ اطاعت شعاری۔

Dutiable : (a) قابل محصول ۔

Dutied : (a) محصول لگایا ھوا ۔

Dutiful : (a) فرمانبردار ؛ اطاعت شعار ؛ فرض شناس ۔

Dutifully : (adv.) فرماں برداری سے ؛ فرض شناسی سے ۔

Dutifulness : (n) فرماں برداری ؛ اطاعت شعاری۔

Duty : (n) [AFr."dewete","duete".] (۱) ادب ؛ تعظیم ؛ احترام ۔ محصول ؛ چنگی ۔ (۳) فرض منصبی ؛ اخلاقی یاقانونی فرض؛ فریضہ ۔(٤) اخلاقی پابندی ۔ (٥) خدمت؛ کار منصبی ؛ خدمت کی انجام دہی؛ عبادت یا ادائے فرائض مذہبی ۔ (٦) (میکانیات) انجن کی کارکردگی ۔

Ad valorem duty : قیمت دوری محصول ۔

In line of duty : فرض منصبی کے مطابق ۔

Military duty : فوجی خدمت ۔

Ministerial / Clerical duty : کشیش کے فرائض ؛ کشیشی فرائض ۔

Off duty : فارغ (کام سے فرصت کا دن) ۔

On duty : فرض منصبی میں مشغول ۔

Duty : (a) فرض سے متعلق ۔

Duty : (a) بلا محصول ۔

Duty-paid : (a) محصول ادا کیا ھوا ۔

Duty-roster : (n) نقشہ فرائض (خصوصاً فوج کا) ۔

Duumvir : (n) [L."duum+vir".] دو برابرکے اختیارات رکھنے والے حکام کی کمیٹی کا ایک دن ؛ دو رکنی کمیٹی یا بورڈ کا ممبر ۔

Duumviral : (a) دو رکنی کمیٹی سے متعلق ۔

Duumvirate : دو رکنی کمیٹی یا بورڈ ۔

Duvet : (n) [Fr.] بطخ کے پروں سے بھری ھوئی توشک یا گدا ۔

Dux : (n) [L.] (۱) لڑکا جو اپنے کلاس میں سب سے آگے ھو ۔(۲) موضوع ۔

Duyker : دیکھو Duiker

Dwale : (n) [ME.] بلادو ؛ زہریلے پھل کا پودا ۔

Dwang : (n) دھجی ؛ چوب ۔

Dwarf : (n) [OE."dweorg","dweorh".] (۱) بونا ؛ ٹھنگنا ؛ ناٹا ؛ پست قد ۔ (۲) (اسکنڈے نیویائی دیومالا میں) بالشتیا ۔(۳) بونا (بحالت ترکیبی پودوں کے ناموں میں) ۔

Dwarf : (a) جس کی باڑ ماری گئی ھو ؛ چھوٹا سا ؛ پدی ۔

Dwarf : (v) (۱) باڑ مارنا ؛ اٹھان روک دینا ؛ جسمانی یا دماغی بالیدگی میں مخل ھونا ۔ (۲) (فاصلے کی وجہ سےیا بڑی چیز کے مقابلے میں) بونا یا پست نظر آنا ۔

Dwarfish : (a) کسی قدر ٹھنگنا ؛ پست قد ۔

Dwarfishly : (adv.) ٹھنگنے پن یا بونے پن سے ۔

Dwarfishness : (n) بوناپن ؛ ٹھنگنا پن ؛ بالشتیاپن ؛ کوتاہ قامتی ۔

Dwarfism : (n) بونا ہونا ۔

Dwarfling : (n) چھوٹا ہونا ۔

Dwarfy : (a) دیکھو Dwarfish

Dwell : (v) [OE."dwellan".] (۱) رہنا ۔ (۲) (کسی مسئلے یا مضمون پر) مفصل بحث کرنا ؛ دیرتک گفتگو یا عذر کرتے رہنا ۔(۳) بسنا ؛ رہنا ؛ سکونت ہونا ۔

Dwell : (n) (۱) مشین کی حرکت میں خفیف سا وقفہ ۔ (۲) وقت ۔

Dweller : (n) رہنے والا ؛ ساکن ؛ باشندہ ۔

Dwelling : (n) بحث یا غور کرنا ؛ رہنا ؛ سکونت ؛ بود و باش ۔(۲) مسکن ؛ مکان ؛ گھر ۔

Dwelling house : (n) سکونتی مکان ۔

Dwelling place : (n) جائے سکونت ۔

Dwindle : (v) [f. DWINE.] (۱) گھٹنا ؛ کم ہونا ؛ سکڑنا ؛ سمٹنا ؛ گھلنا ۔ (۲) رو بہ تنزل ہونا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ قدر گھٹنا ؛ (اخلاقی حالت) بگڑنا ؛ گرنا ۔(۳) سکڑنا ۔

Dwindler : (n) گھٹنے والا ؛ انحطاط پذیر ۔

Dwine : (v) [ OE."dwinan".] گھلنا ۔

Dyad : (n) [lare. L."dyas","dyad".] (۱) دو ؛ دو کا عدد ۔ (۲) جوڑا ۔(۳) (کیمیا) وہ زر یا جوہر جس میں ہائیڈروجن کے دو ذروں کے شامل کرنے کی صلاحیت ہو ؛ دو گرفتہ (عنصر) ۔(٤) (حیوانیات) جسمیہ ثانی ؛ ثنائیہ ۔(٥) دو سطروں کی اکائی جس میں ہر سطر کا آہنگ ملا ہو ۔

Dyadic : (a) (۱) جوڑے سے متعلق ۔(۲) دو گرفتی عنصر سے متعلق ۔

Dyadic arithmetic : (n) حساب جسمیں بنیادی عدد ۲ (دو) ہو ۔

Dyakis-dodecahedron : (n) دیکھو Diploid

Dyarchy : (n) دیکھو Diarchy

Dyas : (n) [Gr."dyas".] سلسلہ طبقات الارض کا بالا ترین نظام ۔

Dyassic : (a) سلسلۂ طبقات الارض کے بالا ترین نظام سے متعلق ۔

Dye : (n) [OE."deab","deag".] (۱) رنگ ۔(۲) رنگ رنگنے کا مسالا ۔ (۳) (مجازاً) گہرا ۔

Dye : (v) (۱) رنگنا ؛ رنگ چڑھانا ؛ رنگ دینا یا کرنا ۔ (۲) رنگنا ؛ رنگا جانا ؛ (کسی چیز پر) رنگ چڑھانا یا کھلنا ۔

Dyed-in-the-wool : (۱) کاتنے سے پہلے رنگا ہوا ۔ (۲) پائیدار ؛ محکم ۔

To dye in (the)wool/-in grain : کاتنے سے پہلے رنگنا ۔

Dye-bath /Dye-beck : (n) (۱) وہ ظرف جس میں کپڑا رنگا جاتا ھے ۔(۲) رنگ ۔

Dye-house : (n) رنگریزوں کا کارخانہ ؛ رنگ خانہ ۔

Dye-stuff /ware : (n) مادہ رنگی ؛ صابغ ؛ مسالا ؛ سامان جس سے رنگ بنتا ھے ۔

Dye-wood : (n) لکڑی جس سے رنگ بنتا ھے ۔

Dye-works : (n) مصبغہ ؛ رنگریزی کا کارخانہ ۔

Dyeing/Dying : (n) رنگنا ۔

Dyer : (n) رنگریز ؛ صباغ ؛ رنگنے والا ؛ رنگساز ؛ رنگ آمیز ۔

Dyer's broom /-whin /-greenweed/-moss /-weed : (n) : اسپرك زرد ؛ مختلف درختوں کے نام جن سے رنگ نکلتا ھے ۔

Dygogram : (n) مقناطیسی قوت کے افقی اجزا کے تغیر کو دکھانے کا نقشہ (جہاز کے قطب نماپر) ۔

Dying : (n) (۱) مرنا ۔ (۲) (اسم ھے مگر ترکیب میں صفت کا معنی دیتا ھے) موت سے متعلق ؛ موت کے وقت کا ؛ آخری وقت کا ۔

Dying : (a) مرنے والا ؛ قریب مرگ ؛ فانی ۔

Dyingly : (adv.) مرتے ہوئے ۔

Dyingness : (n) فانی ہونا ۔

Dyke : دیکھو Dike

Dynameter : (n) [Gr."dyna (mis)"+-METER.] شعاعی قوت پیما ؛ قوت کرن پیما ۔

Dynametric /-al : (a) شعاعی قوت پیما سے متعلق ۔

Dynamic : (a) [Fr."dynamique".] (۱) قوت محرکہ رکھنےوالا ؛ متحرک ؛ محرک ؛ قوت محرکہ کا ۔ (۲) بالفعل (بالقوۃ کے مقابلہ میں )۔ (۳) قوت عمل رکھنےوالا ؛ موثر ؛ قوی ؛ اثر آفریں ؛ قوت آفریں ۔(٤) مرکبات ( علم حرکت اجسام ) سے متعلق ۔ (٥) ( طب ) وظائف اعضا سے متعلق ۔ (٦) ( فلسفہ ) نظریہ قوت سے متعلق ؛ قوتیت کا قائل ۔

Dynamic : (n) (۱) حرکیات ۔(۲) حرکیاتی نظریہ ۔ (۲) قوت محرکہ ۔

Dynamic force : (n) قوت محرکہ ۔

Dynamic friction : (n) حرکی فرك ؛ حرکی رگڑ ۔

Dynamic isomerism : (n) حرکی ہم ترکیبی ۔

Dynamic pressure : (n) حرکی دباؤ ۔

Dynamic relations : (n) روابط علت و معلول ۔

Dynamic theory of Kant : یہ نظریہ کہ مادہ کشش اور دفع کا مرکب ہے ۔

Dynamical : (a) (۱) حرکیات سے متعلق ۔ (۲) قوت محرکہ سے متعلق ۔ (۳) (دینیات) (الہام کی صفت میں) روحانی ( مادی یا میکانکی کے مقابلے میں ) ۔(٤) نظریہ قوت کا ؛ قوتیت ۔

Dynamically : (adv) حرکیات کی رو سے ؛ قوت محرکہ کے اعتبارسے ؛ نظریہ قوت کی رو سے ؛ روحانی الہام سے ۔

Dynamicity : (n) (کیمیا) گرفت ؛ گرفت جوہری ؛ جوہریت ۔

Dynamics : (n) (۱) حرکیات (علم حرکت اجسام) ۔(۲) کسی علم کا وہ حصہ جس میں فطری قوتوں کی بحث ہو ۔ (۳) مادی یا اخلاقی قوت محرکہ ۔

Dynamism : (n)[Gr."dynamis".] نظریہ قوائیت ؛ عمل قوت ؛ قوتیت (فلسفہ کا ایک نظریہ کہ مادہ اور روح دونوں فطری قوتوں کی حرکت سے پیدا ہوتے ہیں ) ؛ اصل جوہر قوت ہے ۔

Dynamist : (n) (۱) (فلسفہ) نظریہ قوت کا قائل ؛ قوتی ۔ (۲) (عالم حرکت) حرکیات داں ؛ علم حرکت اجسام کا ماہر ۔

Dynamistic : (a) حرکیاتی ۔

Dynamitard : (n) [f. DYNAMITE.] ڈائنامائیٹ استعمال کرنے والا ؛ (انقلاب پسند) بم باز ۔

Dynamite : (n) [Gr."dynamis"+-ITE.] (۱) ڈائنامائیٹ ؛ ایك پھٹنے والا مادہ ؛ جاندار چیز ۔

Dynamite : (v) ڈائنامائیٹ سے اڑا دینا ۔

Dynamite cruiser : (n) ڈائنامائیٹ توپوں سے مسلح جہاز ۔

Dynamite-gun : (n) ڈائنامائیٹ کا گولہ پھینکنے والی توپ ۔

Dynamiter : (n) دیکھو Dynamitard

Dynamitic /-al : (a) ڈائنامائیٹ کے استعمال سے متعلق ؛ بم بازی کا ۔

Dynamitically : (adv.) ڈائنامائیٹ استعمال کرتے ہوئے ۔

Dynamitism : (n) ڈائنامائیٹ کا استعمال یا اس کا قائل ہونا ؛ بم بازی کا اصول ۔

Dynamization : (n) قوت بڑھانا ؛ قوت عطا کرنا ؛ قوت افزائی ۔

Dynamize : (v) (۱) قوت بڑھانا ۔(۲) قوت عطا کرنا ۔

Dynamo : [Gr."dynamis".] جزو ترکیبی بمعنی "برقی رو کا " ؛ "برق حرکی" ۔

Dynamo : (n) [Short for "dynamo-machine".] ڈائینمو ؛ مبراق ؛ حرکی برقی مشین ؛ برقی رو پیدا کرنے والی مشین ۔

Dynamo-electric : (a) برقی رو سے متعلق ۔

Dynamogenesis : (n) طاقت زائی ۔

Dynamogenic : (a) طاقت زا ۔

Dynamogeny : (n) طاقت زائی ۔

Dynamograph : (n) طاقت نگار ۔

Dynamometer : (n) (۱) طاقت پیما ؛ برقی قوت پیما ۔ (۲) تکبیری طاقت پیما ؛ تکبیر پیما ؛ دوربین کی قوت ؛ کیمرہ ناپنے کا آلہ ۔ (۳) انقباض عضلہ پیما ۔

Dynamometric /-al : (a) طاقت پیمائی سے متعلق ۔

Dynamometry : (n) طاقت پیمائی ؛ برقی قوت پیمائی ؛ تکبیر پیمائی ۔

Dynamotor : (n) گردشی مبدل ۔

Dynast : (n) [L."dynastes".] حکمران ؛ خاندانی فرمانروا ؛ فرماروان سلاطین کے کسی سلسلے کا رکن ۔

Dynastic : (a) سلسلہ سلاطین کا ؛ خاندان شاہی کا ۔

Dynastically : (adv.) سلسلہ سلاطین کے لحاظ سے ۔

Dynasticism : (n) خاندان شاہی کا نظریہ ؛ حکمراں خاندانوں کا نظام ۔

Dynastidan : (n) [mod. L."Dynastidae".] ایک قسم کا بڑا بھونرا ۔

Dynasty : (n) [Fr."dynastie".] (۱) شاہی سلسلہ ؛ (موروثی) سلاطین کا سلسلہ ؛ خاندان شاہی ؛ راج بنس ۔ (۲) (مجازاً) خاندانی سلسلہ ۔

Dyne : (n) [Fr."dyne".] (طبیعیات) ڈائن ؛ قوت کی اکائی ۔

Dyophysite : (n) [Gr."dyophysite".] دوفطرتیہ ؛ معتقد دو فطرت مسیح ۔

Dyophysitic : (a) دو فطرت سے متعلق ۔

Dyothelete /-ite : (a) دو مشیت عیسی ۔

Dyothelete / -ite : (n) دو مشیت کا معتقد ۔

Dyphone : (n) [Gr."duo"+-PHONE.] دوہرا عود ۔

Dys : سابقہ بمعنی "بد"؛"سخت"؛"منحوس"؛"برا" ۔

Dysaesthesia : (n) [Gr."dysaesthesia".] فتور حس ؛ بے حسی ۔

Dyscrasia : (n) [Gr."dyskrasia".] سوءالمزاج ؛ فتور خلط ؛ بد مزاجی ؛ اختلال مزاجی یا دماغی ۔

Dyscrasic : (a) سوء المزاج ۔

Dyscrasite / Duscrasite : (n) [Gr."dyskrasia"+-ITE.] سرمئی نقرہ ۔

Dyscrasy : (n) [OFr."dyscrasie".] سوء المزاجی ؛ فتورخلطی ۔

Dysenteric /-al : (a) [L."dysentericus".] (۱) زجری ؛ پیچش سے متعلق ۔ (۲) پیچش میں مبتلا ۔

Dysentery : (n) [OFr."dissenterie".] زجر ؛ پیچش ؛ مروڑ ۔

Dysergia / Dysergy : (n) [L."dysergia".] حرکی نا آہنگی ۔

Dysesthesia : (n) فتور حس ۔

Dysfunction / Disfunction : (n) (۱) ناقص تفاعل ۔ (۲) نا مطابقت ۔

Dysgenesic : (a) فتور تناسلی سے متعلق ۔

Dysgenesis : (n) فتور تناسلی ؛ عسر تناسلی ۔

Dysgenic : (a) فاتر النسل ۔

Dysgenics : (n) نسلی تنزلی کا علم ۔

Dyshidrosis / Dysidrosis : (n) فتور تعرق ۔

Dyskinesia : (n) فاتر حرکیت ؛ عسر الحرکات ۔

Dyslalia : (n) لکنت ؛ عسر تکلم ۔

Dyslesia : (n) عسر القراۃ ۔

Dyslogia : (n) نقص فہم ؛ کم فہمی ۔

Dyslogistic / Dislogistic : (a) طنزیہ ؛ ہجویہ ۔

Dyslogistically : (adv.) ہجویہ طور پر ؛ طنزاً ۔

Dysluite : (n) [Dis-+Gr."luin"+-ITE.] ایک معدن جس میں میگنیز پایا جاتا ھے ۔

Dyslysin : (n) [Dis-+Gr."lysis"+-IN.] صفراوی مادے سے حاصل ھونے والی ایک شے ۔

Dysmenorrhagia /Dysmenorrhoea /-rhea : (n) (مرضیات) عسر الطمث ؛ تکلیف دہ حیض ۔

Dysmerism : (n) [Gr."dys+"merismos".] غیرمشابہ ترکیبی ۔

Dysmeristic : (a) غیر مشابہ ترکیبی ۔

Dysmerogenesis : (n) غیر مشابہ جذبیت ۔

Dysmerogenetic : (a) غیر مشابہ جذبیت ۔

Dysodyle /-ile : (n) [F."dysodyle".] بدبوئی معدن ؛ آتش گیر بائیڈرو کاربن ۔

Dyspepsia / Dyspepsy : (n) [L."dyspepsia".] ضعف معدہ ؛ سوء ہضم ؛ بد ہضمی ؛ تخمہ ۔

Dyspeptic : (a) تخمہ زدہ ؛ بدہضمی یا گرانی کی شکایت ۔

Dyspeptic : (n) مریض بد ہضمی ۔

Dyspeptically : (adv.) بد ہضمی کے طور پر ۔

Dysphagic : (a) عسر البلع میں مبتلا ۔

Dysphagia / Dysphagy : (n) [Mod. L.] عسر البلع : عسرت البلع ؛ نگلنے میں دشواری ۔

Dysphonia / Dysphony : (n) [Gr."dysphonia".] عسر الصوت ؛ لکنت ۔

Dysphonic : (a) عسر الصوت میں مبتلا ۔

Dyspnoea : (n) [L."dyspnoea".] (طب) ضیق النفس ؛ سانس کا بھاری چلنا ؛ دم کشی ۔

Dyspnoeal : (a) ضیق النفس سے متعلق ۔

Dyspnoeic : (a) ضیق النفس میں مبتلا ؛ ضیق النفس سا ۔

Dysporomorph : (n) [Dysporus+Gr"morphos".] مواصل کی قسم کا ایک پرندہ ۔

Dysporomorphic : (a) مواصل کی قسم کے پرند سے متعلق ۔

Dysteleological : (a) لاغائیات سے متعلق ۔

Dysteleologist : (n) منکر علت العلل ۔

Dysteleology : (n) [G."dysteleologie".] (۱) لاغائیات ؛ انکار علت العلل ۔ (۲) (طب) بے عمل عضویات ؛ علم نا کارہ اعضا ۔

Dystocia / Dystokia / Dystochia : (n) [Gr."dystokia".] عسر ولادت ۔

Dystocial : (a) عسر ولادت سے متعلق ۔

Dystome / Dystomic / Dystomous : (a) عسر شگاف ۔

Dystonia : (n) سوء طناب ۔

Dystrophic : (a) سوء تغذیہ سے متعلق ۔

Dystrophy / Dystrophia : (n) سوء تغذیہ ۔

Dysury /Disuria : (n) [OFr."dissurie".] عسر بول ؛ پیشاب کی تکلیف ۔

Dysticus : (n) [Gr."dytikos".] (جنس) آبی بھونرا ۔

Dzeren /Dzeron /Dzerin : (n) [Mongolian "dzer".] منگولی غزال ۔

Dziggetai /Dzh -: (n) [Mongolian "dschiggetai".] خر تاتار ؛ گھوڑے کی طرح کا ایک چوپایہ ۔

Dzo/Zho : (n) [Tibetan "wdzo".] دوغلا یاک ۔

# E

E : رومی اور انگریزی حروف تہجّی کا پانچواں حرف ۔

E– : Ex– کا مخفف ۔

Ea : (n) [ OE.'ea.' ] ندی ؛ چشمہ ۔

Eace-worm : (n) (حیوانیات)دودہ* ارضی : کیچوا ؛ کِرم خاکی ؛ (عام) چیرا ۔

Each : (a) [O Fris. 'ellik'.] ہر ایک ؛ ہر ۔

Each : (pron.) ہر ؛ ہر ایک ؛ دو میں سے ایک ؛ فی ۔

Each : (adv.) فرداً فرداً ؛ ایک ایک کر کے ۔

Each and every : (pron.) ہر شخص ۔

Each other : (phr.) ایک دوسرے سے ۔

Ead : Eadem کا مخفف بہ معنی ایک سا؛ ملتا جلتا ؛ یکرنگ ؛ جوں کا توں ۔

– eae : لاحقہ اسم جمع کے لئے ، موجودات کی درجہ بندی کےلئے استعمال ہوتا ہےجیسے diatomeae اور florideae وغیرہ ۔

Eager : (a) [ AFr. 'egre.'] (۱) مشتاق ؛ آرزو مند ؛ بیتاب ؛ تند ؛ متمنی ۔(۲) شدید خواہش یا اشتہا رکھنے والا ؛ سرگرم ۔

Eager : (v) اشتعال دلانا ؛ برافروختہ کرنا ؛ تحریک دینا ؛ ہیجان افروز کرنا ؛ ہیجان پیدا کرنا ۔

Eager air : ٹھنڈی ہَوا ۔

Eager beaver : غیر معمولی طور پر سرگرم شخص ۔

Eagerly : (adv.) آرزومندی سے ؛ شوق سے ؛ تیزی سے ؛ مشتاقانہ ؛ سرگرمی سے ۔

Eagerness : (n) آرزومندی ؛ ذوق و شوق ؛ اشتہا یا خواہش کی شدت ؛ سرگرمی ۔

Eagle : (a) [AFr. 'egle.' L.'aquila.'] مانند عقاب (خاص کر تیز اور چمکیلی آنکھ کےلئے) ۔

Eagle : (v) (گولف) گیند کو دو یکساں ضرب میں گچی میں پہنچانا ۔

Eagle : (n) [A.F.'egle'.] (۱) عقاب ؛ ایک بڑا شکاری پرندہ جو اپنی قوت پرواز اور تیز نظری کے لئے مشہور ہے ۔ (۲) عقاب طاس یا سفید سر (ریاست ہائے متحدہ امریکا کی علامت) ؛ عقاب کی علامت رومی فوج کی علامت ہوا کرتی تھی ، شہنشاہیت کے عہد میں یہ علامت فرانس میں بھی کام آتی تھی ، زرہ کے اوپر عقاب کا نشان ہوا کرتا تھا (خصوصاً آسٹریا ، جرمنی اور روس کے عہد شہنشاہیت میں ) ۔ (۳) ہر اس چیز کے لئے جس کی شکل عقاب کی طرح ہوتی ہے جیسے نشانِ کلیسا ۔ (٤) برج عقاب ۔(٥) امریکا کا ایک سونے کا سکہ جو دس ڈالر کے برابر ہوتا ہے ۔ (٦) گرجا کی پڑھنے اور گانے کی میز جو عقاب کی شکل کی ہوتی ہے ۔ (۷) (حیوانیات) عقاب ۔ (۸) (فلکیات) نسر طائر؛ عقاب آسمان ۔

Double eagle : بیس ڈالر کا سکہ (سونے کا) ۔

Golden eagle : (حیوانیات) عقاب زریں ۔

Eagle boat : (n) آبدوز کو مارنے والا ایک جنگی جہاز جو تارپیڈو بوٹ سے چھوٹا ہوتا ہے ۔

Eagle dance : (n) امریکی انڈین کا ایک عام مذہبی رقص (بارش ، امن اور صحت کےلئے) ۔

Eagle eye : (n) غیر معمولی اشتیاق کے ساتھ دیکھنے یا مشاہدہ کرنے کی صلاحیت ۔

Eagle eyed : (a) تیز نظر؛ دوربیں ؛ عقابی نظر رکھنے والا ۔

Eagle fern : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Eagle fisher : (n) (حیوانیات) عقاب بحری ۔

Eagle hawk : (n) (۱) دکھنی امریکا کا ایک شکاری پرندہ ۔ (۲) آسٹریا کا ایک گاؤ دم عقاب ۔

Eagle kite : (n) ایک قسم کی چیل ۔

Eagle owl : (n) (۱) رات کا ایک شکاری پرندہ ۔ (۲) یورپ کا سب سے بڑی قسم کا اُلّو ۔ (۳) (حیوانیات) بڑا اُلّو ؛ شاہ اُلّو ؛ رات کا شکاری پرندہ ۔

Eagle scout : (n) Boy scout جسے اکیس امتیازی تمغے ملے ہوں ۔

Eagle - skate : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Eagle - stone : (n) (معدنیات) کرنجوا ؛ حجر الولادت ۔

Eagle vulture : (n) مغربی افریقہ کا ایک بڑا سیاہ و سفید پرندہ جو بعض خصوصیات میں کرگس اور عقاب سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Eagle wood : (n) [Fr. 'bois d'aigle.'] (نباتیات) عود ہندی ۔

Eaglet : (n) (۱) عقاب کا بچہ ۔ (۲) (حیوانیات) عقاب بچہ ۔

Eagre/Eager/Aegir : (n) [Unkn. origin.] دریا کے تنگ دہانے میں مد و جزر کی خلافِ معمول بلندی ، یہ دو جوار بھاٹے کے ملنے سے بھی ہوتی ہے ؛ موج بلند ؛ (جغرافیہ) طغیان مدّ ؛ موج بلند ۔

-ean : ایک لاحقہ بمعنی "اہل" "متعلق بہ" ، "سے" ، اس کی دوسری صورتیں aian– ، aean– اور ian ہیں ۔

Ear : (n) [OE. 'eare'.] (۱) کان ؛ باہری کان ۔ (۲) درمیانی و داخلی کان ؛ سامعہ ۔ (۳) سننے والا عضو ؛ قوت سامعہ ؛ (واحد) آوازوں کو پہچاننے اور موسیقی کے وقفوں کو سمجھنے کی لیاقت ۔ (٤) باہری کان کی ہم شکل ہر آلہ یا کوزے کے دستے کی طرح ؛ ہر چیز کا دستہ ؛ کان نما ۔ (٥) ہمدردانہ توجہ ؛ رضاکارانہ سماعت ۔ (٦) (نباتیات و نفسیات) کان کی شکل کی کوئی تھیلی یا عضو ۔ (۷) (نباتیات) خوشہ ؛ بھٹا ؛ بالی ۔

A word in your ear : چپکے سے (بطور راز کے) ؛ کان میں (بات کہہ دینا) ۔

About one's ear : میزائلوں کی بوچھار ؛ گرتے ہوئے مکانات ۔

Bring (storm hornet's nest, & C.) about one's ear : طوفان برپا یا بپا کرنا ؛ بہت سے دشمن بنالینا (وغیرہ) ۔

Button ear : (کتوں کے لئے) دوہرا کان جس سے اندرونی حصہ چھپ جاتا ہے ۔

By ear : کان سے ؛ سن کر ؛ کان میں ۔

Have a person's ear : مقبول ہونا ؛ کسی کا اعتماد حاصل کرنا ۔

I would give my ears : میں ہر طرح ایثار کرنے پر آمادہ ہوں ۔

Inner ear : (لسانیات) اندرونی کان ۔

It goes in at one ear and out at the other : ایک کان سے سننا دوسرے سے اڑا دینا ۔

Middle ear : (لسانیات) وسطی کان ۔

(Not to dare) for one's ears : سزا کے طور پر کان کاٹے جانے کی طرف اشارہ کرنا ۔

Outer ear : (لسانیات) بیرونی کان ۔

Over (head and) ears, up to the ears : (استعارتاً) غرق ؛ مصروف ؛ مشغول ؛ ڈوبا ہوا ۔

Over head and ears (in) : (کسی چیز میں) غرق یا ڈوبا ہوا ہونا ۔

Pick up ones ears : کان کھڑے کرنا ؛ چوکنّا ہونا ۔

Rose ear : (کتوں کے لئے) پیچھے کی طرف مڑا ہوا کان ۔

Sent him away with a flea in his ear : اس کے کان کھول دیئے ؛ اس سے صاف صاف کہہ دیا ۔

Set (persons) by the ears : اُکسانا ؛ اُبھارنا ؛ شہ دینا (کسی کے خلاف) ۔

Set (person's) teeth on ear : چڑچڑا کرنا ؛ گھن دلانا ۔

Take the ear off : کُند کردینا ؛ شدت کم کردینا ؛ زور توڑ دینا (دلیل ، بھوک وغیرہ کا) ۔

To be all ears : ہمہ تن گوش ہوجانا ۔

To bow down one's ear /To incline one's ear : جان و دل سے سننا ۔

To give ear / To lend an ear : توجہ دینا ؛ دھیان دینا ۔

To set (persons) by the ears : لوگوں کو اختلاف میں ڈال دینا ۔

Were your ears burning last night : "آپکا ذکرخیرتھا" ۔

Ear : (n) [OE.'ear.'] خوشہ' گندم ؛ خوشہ' حبوبات ؛ سنبلہ ۔

Ear : (v) جوتنا ؛ ہل چلانا ؛ خوشہ لگنا (گیہوں اور دوسری فصلوں میں ) ۔

Ear bob : (n) (کان کا) بُندا ؛ آویزہ ؛ گوشوارہ ؛ بالی ؛ گل آویز کا پھول ۔

Ear - brisk : (a) چوکنا ۔

Ear - brush : (n) کن ٹونی ؛ کان صاف کرنے کا آلہ ۔

Ear - cap : (n) کنٹوپی ؛ سردی سے بچنے کے لئے کان کی ٹوپی۔

Ear -chamber : (n) اندرونی کان کا جوف ۔

Ear - cockle : (n) گیہوں کا ایک مرض جو بیج کی خرابی سے پیدا ھوتا ھے ۔

Ear - cough : (n) باہری کان کی سوزش سے پیدا ھونے والی کھانسی ۔

Ear - drop : (n) دیکھو Ear bob

Ear - drop : (n) (۱) (تشریح) طبل گوش ؛ سماخ گوش ۔ (۲) کان کا پردہ ؛ کان کا ڈھول ۔

Ear - flap : (n) کان کا باہری حصہ ؛ لَو ؛ بُنا گوش ۔

Ear for music : (n) موسیقی کا شوق ؛ گوش موسیقی ۔

Ear hole : (n) حلقہء گوش ۔

Ear lap : (n) لَو ؛ بنا گوش ۔

Ear - lobe : (n) (تشریح) بُن گوش ۔

Ear - lock : (n) (۱) کان کے اوپر بالوں کی لٹ ۔ (۲) (تشریح) کاکل ۔

Ear - mark : (v) (۱) بھیڑ یا دوسرے جانوروں کے کانوں پر نشان لگانا ۔ (۲) داغ لگانا ؛ مخصوص کرنا ؛ کسی مقصد کے لئے (سرمایہ) متعین کرنا ۔

Ear - mark : (n) (۱) بھیڑ یا دوسرے جانوروں کے کان پر نشان جس سے ملکیت کا پتا چلے۔ (۲) ملکیت کی مہر یا نشان؛ شناختی مارکہ ۔ (۳) تشخیص ۔

Ear - marked : (a) تشخیص شدہ ۔

Ear-phone : (n) (۱)(طبیعیات) ایرفون ۔ (۲) (صوتیات) اذنک ۔ (۳) ٹیلیفون یاوائرلیس کا آلہ جسے کان میں لگا کر سنتے ہیں ۔ (٤) گوش تلفون ۔

Ear - pick /-picker : (n) کان سلائی ؛ کان کو صاف کرنے والا آلہ ؛ نیز استعارتاً ۔

Ear - piece : (n) (طبیعیات) سماعیہ ۔

Ear - pieces / -plate : (n) (کلاہ) خود کا وہ حصہ جو کان کو چھپا کر رکھتا ھے ۔

Ear - screw : (n) پیچدار گوشوارہ ۔

Ear - shell : (n) (حیوانیات) گوش صدفہ ۔

Ear-sore : (n) (۱) کان کا زخم ۔ (۲) (روزمرہ) زود رنج ؛ بد مزاج ۔

Ear - speculum : (n) (طب) گوش بین ؛ مراۃ الاذن ۔

Ear- stone : (n) (طب) حصاۃ الاذن ۔ (۲) سنگ گوش ۔

Ear-tick : (n) دودھ پلانے والے جانوروں کے کان میں ھونے والی چچڑی (کِلّی) ۔

Ear-training : (n) (لسانیات) کان تربیت ۔

Ear-trumpet : (n) (۱) (صوتیات) سماعہ ؛ کَن تُرم ؛ سمعک ۔ (۲) کان کا آلہ ؛ اذنك (وہ آلہ جس کی مدد سے بہرے سُن سکتے ہیں) ۔

Ear- vertigo : (n) (طب) دوارگوش ۔

Ear-wax : (n) (طب) چِرك گوش ؛ کان کا میل ؛ جِرم گوش ۔

Ear-wig : (n) حشرۃ الاذن ؛ کن گجر ؛ ایك کیڑا جس کی نسبت خیال ھے کہ کان میں گھس کر سر میں جا پہنچتا ھے ۔

Earache: (n) (طب) دردگوش ؛ وجع الاذن ؛ کان کا درد ۔

Eared : (a) بالی والا (پودا) ؛ (نقابت) خاص رنگ کی بالیوں والا ۔

Eared : (a) کان والا ؛ (نباتیات) گوشک دار ۔

Earing/Earring : (n) (۱) خوشے لگنا ؛ بال لگنا ۔ (۲) بادبان کی رسّی جو اس کے اوپری گوشے کو بلّی میں باندھنے کے کام آتی ہے ۔ (۳) چھوٹی رسّی جو بادبان کو مستول سے باندھتی ہے ۔

Earing : (v) سماعت میں آنا؛ کان میں آنا ۔

Earl : (n) [OE. 'eorl'.] (۱) انگلستان کے امراء کا خطاب : Marquis اور Viscount کے بیچ کا خطاب ۔ (۲) (تاریخ) انگلستان کے ایک خطہ بزرگ کا حاکم جیسے ویسیکس (Wessex) ۔

Earl Marshal : (n) ریاست کا ایک عالی رتبہ حاکم جو پہلے پولس کا نمائندہ ہوا کرتاتھا (اب یہ مقام موروثی ہے اور وہ ہیرالڈ کالج کا صدرہوتا ہے اورتقریبات کے فرائض کا ذمہ دارہوتا ہے) ۔

Earldom : (n) [Earl + -Dom.] ارل کا خطاب یا ارل کی ریاست ؛ نوابی ؛ تعلقہ ۔

Earless : (a) [Ear+ -Less.] (۱) بوچا ۔ (۲) بےگوش ؛ بے دستہ ۔ (۳) (موسیقی) جو موسیقی کا ذوق نہ رکھے؛ جو موسیقی کے ذوق کا حامل نہ ہو ۔

Earlet : (n) [Ear+ -Let.] کوئی چیز جو چھوٹے کان سے مشابہ ہو ۔

Earlier on : (adv.) اولین مراحل میں ۔

Earliness : (n) علی الصباح ؛ ابتدائی مرحلہ ؛ ٹھیک وقت پر ہونا ۔

Earls wood : (n) ریڈہل (انگلستان) میں کمزور دماغ والوں کے لئے شفاخانہ ۔

Earlship : (n) [Earl+-Ship.] (۱) (تاریخ) ارل کا رتبہ یا عہدہ ۔ (۲) مردانگی ؛ انسانیت ؛ فتوت ۔

Early : (a) [OE. 'aerlice.'] (۱) جلد؛ جلدی ؛ قبل ؛ قبل از وقت؛ وقت سے پہلے؛ سویرے ؛ شروع ۔ (۲) کسی عہد یا قوم کی تاریخ، دنیا، سائنس کے ابتدائی مرحلے سے متعلق ؛ قدیم ۔ (۳) کسی مسلسل عمل وغیرہ کےابتدائی حصے سےمتعلق ؛ نیز بر وقت ۔ (٤) کسی سلسلہء آغاز کے پاس ۔

Early : (adv.) (۱) کسی عہد کےآغازکے قریب ۔ (۲) بہت پہلے۔ (۳) کسی مسلسل فعل وغیرہ کے ابتدائی حصے میں ؛ موقع پر ۔ (٤) کسی ترتیب میں شروع کے قریب ۔

Early bird : (a) سحر خیز ؛ سویرے اٹھنے والا ۔

Early closing : (n) مزدوروں کے کام کے اوقات کم کرنے کی تحریک (بعد میں) ہفتہ میں ایک دن دکانوں کو سویرے بند کرنے کا قاعدہ ۔

Early English : (n) (تعمیرات) برطانوی فن تعمیر کا ایک طرز جو نارمن کے بعد مستعمل ہوا اور جو نوکدار محرابوں اور نشتر نما دریچوں کی خصوصیت رکھتا ہے ۔

Early victorian : (a) (۱) وکٹوریا کے ابتدائی عہد کے ۔ (۲) پرانے طرز والے ۔

Earn : (v) [OE. 'earnian, arnen'.] (۱) محنت کی اجرت پانا؛ (اجر یا انعام) پانا ؛ کمانا ۔ (۲) حاصل کرنا ۔ (۳) پیدا کرنا ۔ (٤) باعث ہونا ؛ فراہم کرنا ۔ (٥) سزاوار ہونا ؛ لائق ہونا ۔

Earn : (v) (۱) (روزمرہ) دہی جمنا ۔ (۲) ڈرانا ؛ وحشت زدہ کرنا ۔

Earn : (n) Erne کی متبادل شکل ؛ عقاب ۔

Earned income : (n) (تجارت) اکتسابی آمدنی ۔

Earned leave : (n) مسکوبہ رخصت ؛ (انتظامیہ) مسکوبہ ۔

Earned premium : (n) (تجارت) اکتسابی پریمیم ۔

Earned surplus : (n) (تجارت) اکتسابی بیشی؛ اکتسابی زائد۔

Earned wage : (n) (سماجیات) کمائی ہوئی اجرت ۔

Earnest : (a) [OE. 'eornust'.] (۱) مشتاق ؛ شوقین ؛ دل گرم ۔ (۲) واقعی ؛ پرخلوص ؛ سنگین ؛ درپے ؛ سچ مچ کوشاں ۔ (۳) مہم؛ زیادہ ؛ بلیغ ۔ (٤) وقیع ؛ توجہ خاص کا طالب ؛ سچا قصد ؛ سنجیدگی ؛ شدت آرزو ؛ سختی ؛ وقار ۔

In earnest : دل سے ؛ واقعی ؛ مستعدی سے ۔

Be in earnest : دل سے کہنا ؛ سچ کہنا ؛ واقعی ہونا ۔

Earnest : (v) اظہار شوق کرنا ؛ جذب و شوق کا اظہار کرنا ۔

Earnest money : (n) زر پیشگی ؛ بیعانہ ۔

Earnestly : (adv.) سنجیدگی سے ؛ واقعی ۔

Earnestness : (n) [Earnest + - Ness.] سنجیدگی ؛ شوق ؛ سرگرمی ؛ مستعدی ۔

Earnful : (a) مضطرب و غمگین ؛ نگراں ؛ شائق ؛ مشتاق ؛ آرزومند ۔

Earning : (n) (۱) کمائی ؛ آمدنی شائستگی ۔ (۲) (جمع میں) نفع ۔ (۳) سیب کی ایک قسم ۔

Gross earning : (تجارت) خام آمدنی ۔

Net earning : (تجارت) خالص آمدنی ۔

Nominal earning : (معاشیات) معمولی آمدنی ۔

Earning capacity standard : (n) (تجارت) معیار صلاحیت پیداوار ؛ معیار اکتساب ۔

Earning-grass / -butterwort : (n) (نباتیات) حشیشة الدہن ۔

Earnings : (n) آمدنی ؛ کمائی ؛ آمدنیات ۔

Earring : (n) بُندا ۔

Earsh : (n) لفظ Eddish کا غلط تلفظ جس کے معنی ہیں : ۔ (۱) کاٹا ہوا کھیت ۔ (۲) پارک یا گھری ہوئی چراگاہ (دام کے لئے) ۔ (۳) کھیت ۔

Earshot : (n) حد سماعت ؛ گوش رس ؛ وہ دوری جہاں تک آواز سنی جائے ؛ سماعت ۔

Within earshot : سنے جانے کے قابل ۔

Earsnail : (n) (حیوانیات) حلزون کی قسمیں ۔

Earth : (n) [OE. 'eorpe.'] (۱) خاک ؛ زمین ؛ کرہٌ زمین ؛ سطح زمین ؛ دھرتی ؛ ربع مسکون ۔ (۲) سوراخ یا جانوروں کا بھٹ (جیسے لومڑی وغیرہ کا) ۔ (۳) زراعتی زمین ؛ مزروعہ ۔ (٤) (برقیات) موصل تار کا زمین سے اتصال ؛ خواہ اتفاقی (برقی رو رسنے سے) ہو یا ارادی (ٹیلیگراف کی رو وغیرہ کے لئے واپسی راستہ دینے کےلئے) ؛ ارضہ ؛ ارتھ ۔ (٥) سوکھی مٹی ۔ (٦) بر ؛ قارہ؛ خشکی و دریا پر مشتمل زمین ۔ (۷) گیتی؛ عالم فانی ؛ دنیائے فانی ؛ ارض ؛ دنیا ۔ (۸) کرہٌ زمین ؛ کرہٌ خاکی ۔ (۹) خاک زمین ؛ مملکت ؛ کرہٌ زمین کا ایک حصہ ۔ (۱۰) سطح زمین کا حصہ (جیسے مٹی ، تودہ، خاک وغیرہ) ۔ (۱۱) بدن ؛ جسم ۔ (۱۲) خاک ؛ عناصر اربعہ میں سے ایک ۔ (۱۳) (کیمیا) بعض دھاتوں کے آکسائڈ کے لئے جیسے آلومینیم ، میگنیشیم وغیرہ کے آکسائڈ اور چونا اور اسٹرنشیم کے لئے ۔

Alkaline earth : (کیمیا) قلوی مٹی؛ قلوی آکسائڈ ۔

Fuller's earth : (ارضیات) ریہ ۔

Earth : (v) (۱) سپرد خاک کرنا ؛ دفن کرنا ۔ (۲) زمین میں چھپنا ؛ مٹی سے چھپانا ؛ نیز استعارتاً ۔ (۳) سوراخ یا بھٹ میں گھسیڑنا(لومڑی کو)؛ بھٹ میں گھسنا ۔ (٤) (برقیات) ارتھ کرنا ؛ ارضہ لگانا ؛ موصل کو (زمین سے) جوڑنا ۔ (٥) مٹی بھرنا (آلو وغیرہ کی کھیتی کے لئے) ۔

Earth aerial/Ground antenna : (n) ارضی ایریل؛ ارضی انٹینا ۔

Earth almond : (n) (نباتیات) مونگ پھلی ۔

Earth apple : (n) (نباتیات) ککڑی ؛ آلو کی ایک قسم ۔

Earth axis : (n) (جغرافیہ) محور زمین ۔

Earth bags / Sand- : (n) بالو کے بورے ۔

Earth balls : (n) ایک طرح کی کھمبی جو زمین سے پیدا ہوتی ہے ۔

Earth battery : (n) (برقیات) کچھ فاصلہ پر دو والثانی عناصر کو گاڑنے سے بننے والی بیٹری ؛ زمینی بیٹری ۔

Earth bed : (n) قبر ؛ بستر خاکی ۔

Earth board : (n) ہل کا مٹی پھینکنےوالا حصہ ؛ خاک برگرداں ۔

Earth bole : (n) بھونرے کا پہل روپ ۔

Earth - born : (a) خاکزاد ؛ خاکی ؛ فانی ؛ پست ؛ ارضی ۔

Earth - born : (n) (۱) کسی ملک کے قدیم ترین باشندے ؛ بومی ۔ (۲) خاکی نژاد ۔

Earth - chestnut : (n) (نباتیات) پستہ زمینی ؛ مونگ پھلی ؛ پستہ عربستانی ۔

Earth - clay : (n) (ارضیات) سفالی مٹی ۔

Earth-closet : (n) پاخانہ کا قدمچہ جہاں بو دور کرنے کے لئے مٹی ڈال دی جاتی ہے ۔

Earth coil : (n) (برقیات) ارضی امالہ گیر ۔

Earth connected : (a) (برقیات) زمین دوختہ ۔

Earth current : (n) (برقیات) برق زمین ؛ زمین سے برقی رو کا بےقاعدہ ہو جانا جس سے عارضی طور پر ٹیلیگراف کےتارخراب ہوجاتے ہیں: (ارضیات) زمین کی رو ؛ ارضی رو ؛ ارضی دھار ۔

Earth eater : (n) (حیوانیات) گِل خور ۔

Earth - flax : (n) (۱) اسبسٹس : ایک ریشے دار معدنی شے ؛ فتیل ۔(۲) نہ جلنے والی روئی : ریشہ دارزبرجد ۔

Earth - gall : (n) (نباتیات) چھوٹا قنطاری ۔

Earth god : (n) ہریالی اور زرخیزی کا دیوتا (نچلے طبقہ کےلئے)۔

Earth goddess : (n) ہریالی اور زرخیزی کی دیوی (سماج کے نچلے طبقہ کےلئے) ۔

Earth hog : (n) دیکھو Aard - vark

Earth house : (n) تہہ خانہ ۔

Earth hunger : (n) مٹی کھانے کا مرض؛ مٹی کھانےکی ہَوس ۔

Earth - induction : (n) (برقیات) ارضی امالہ ۔

Earth - inductor : (n) (برقیات) ارضی امالہ گیر ؛ (طبیعیات) ارضی انڈکٹر ۔

Earth - lead : (n) (تلغرافی) ارضی تار ۔

Earth lichen : (n) (نباتیات) مٹی سے پیدا ہونے والی کائی ۔

Earth - light / - shine : (n) چاند کے تاریک حصے کا زمین کی روشنی سےمنور ہونا؛ (فلکیات) نورالارض۔

Earth - lit : (a) زمین کی روشنی سے منّور ۔

Earth lodge : (n) مٹی کا بنا گھر (سورکا بھٹ) جو اکثرلکڑی کےتختے پر ٹکا ہوتا ہے اور عموماً اس کا کچھ حصہ زمینی سطح سے نیچےہوتا ہے ۔

Earth louse : (n) (حیوانیات) پودوں کی جڑوں پر زندہ رہنے والے کیڑے کی ایک نوع ۔

Earth man : (n) کرہ* ارض کا باشندہ ۔

Earth - metal : (n) ایک دھات جس کا آکسائڈ زمین ہوتی ہے ۔

Earth mother : (n) زمین خاکی زندگی کا سماوی سرچشمہ (قدیم الٰہیات) تصور کی جاتی تھی ؛ پیدائش کا نسائی تخیل ۔

Earth movement : (n) زمین کے طبقات میں تبدیل پذیر حرکت ؛ زمین کا چڑھاؤ یا اتار ۔

Earth - nut : (n) (۱) مونگ پھلی ۔(۲) ترفاس ؛ دنبلان ۔ (۳) (نباتیات) پستہ زمینی ؛ پستہ* عربستان ۔

Earth - oil : (n) (کیمیا) مٹی کا تیل ؛ کراسن تیل ۔

Earth people : (n) انسان ؛ بھوت پریت جو اس دنیائے دنی میں رہتے ہیں (نواھو عقیدے کے مطابق) ۔

Earth physics : (n) ارضی طبیعیات ۔

Earth pig : (n) دیکھو Aard-vark

Earth - pillar / - pyramid : (n) (ارضیات) خاکی ستون ؛ مٹی کا گھیرا؛ مٹی ؛ مٹی کا ستون نما تودہ ؛ چٹانی ستون ۔

Earth plate : (n) (۱) (تلغرافی)زمین دوز تختی ۔(۲) (برقیات) دھات کی تختی جو زمین کے اندر ہو اور ٹیلی گراف کی بیٹری سے ملحق ہو ۔

Earth point : (n) (ارضیات) نقطہ* ارض ۔

Earth potential : (n) (برقیات) قوہ* ارض ۔

Earth quadramt : (n) زمین کے محیط کا چوتھائی حصہ ۔

Earth road : (n) کچی سڑک ۔

Earth sack : (n) دیکھو Earth bags

Earth satellite : (n) (طبیعیات) زمین سیارہ ۔

Earth science : (n) (۱) زمین یا اس کے ایک یا کئی خطوں سے متعلق سائنس (جیسے ارضیات ، ارضی طبیعیات ، جغرافیہ، ارضی کیمیا، بحری جغرافیہ یا موسمیات) اکثر جمع میں استعمال ہوتا ہے۔(۲) ارضی سائنس میں سے کوئی ایک ۔

Earth screen : (n) (شعاعیات) بدل ارضیہ ۔

Earth shaker : (n) لیاقت ، اہمیت یا مرتبہ میں کوئی غیر معمولی شے ۔

Earth shaking : (a) بنیادی طور پر اہم ۔

Earth shine : (n) (۱) چاندنی میں زمین کی روشنی کا انعکاس ۔(۲) زمین تاب ۔(۳) نور الارض ۔

Earth shock : (n) زلزلہ (کسی خاص مقام میں) ۔

Earth slide : (n) (ارضیات) چٹانی پھیلاؤ ۔

Earth smoke : (n) (نباتیات) شاہترہ (ایک پودا) ۔

Earth sounds : (n) زلزلے سے پیدا ہونے والا ارتعاش جو زمینی ارتعاشات کے فضا میں گونجنے سے پیدا ہوتا ہے ۔

Earth spirit : (n) زمین جو شاعرانہ طور پر دیوی کی طرح مشخص کی جاتی ہے ۔

Earth spring : (n) (برقی مشینوں میں) زمین سے ملحق اسپرنگ ۔

Earth - star : (n) (۱) سماروغ ۔(۲) سماروغ کی ایک نوع جو ستارے کی طرح معلوم ہوتی ہے ۔

Earth-stopper : (a) شکار کرنے سے پہلے لومڑیوں کے بھٹ کو بند کرنے والا ۔

Earth system : (n) (شعاعیات) ارض نظام ۔

Earth system of anantenna/Ground system : (طبیعیات) انٹینا کا ارضی نظام ۔

Earth-table : (n) (تعمیرات) دیوار کی کرسی جس کا ابھرا ہوا حصہ زمین کی سطح سےٹھیک اوپر ہوتا ہے ۔

Earth thermometer : (n) (طبیعیات) ارضی تپش پیما ۔

Earth tide : (n) بحری مدو جزر پیدا کرنے والی قوتوں سے زمینی تہوں میں ظہور پذیر ہونے والا دوری تغیر ۔

Earth tilting : (n) زمین کی سطح کے کسی حصہ میں پیدا ہونے والا جھکاؤ خصوصاً جبکہ زمین کا جھکاؤ بڑھ جائے ۔

Earth tremor : (n) معمولی یا معتدل شدت کا زلزلہ ۔

Earth wave : (n) (۱) زمین کی تہوں میں زلزلے کا ارتعاش ۔ (۲) زمین کی سطح پر غیر متحرک خطوط ۔

Earth wire : (n) (برقیات) ارضی تار ؛ زمینی تار ۔

Earth witness : (n) شاہد گوشی ؛ وہ شخص جو اس بات کی تصدیق کرے جو اس نے خود سنی ہے ۔

Earth-wolf : (n) دیکھو Aard wolf

Earth worm : (n) دیکھو Eace-worm

Earth worms : (n) خراطین ؛ کیچوے ۔

Earthed : (a) (برقیات) زمین بند ۔

Earthen : (a) [Earth+ -En.] (۱) خاکی ؛ گلی ؛ سفالی ؛ مٹی کا ۔(۲) مادی ؛ جسمانی ۔

Earthenware : (n) سفالین ؛ سفال؛ سفالی برتن؛ ظروف گلی؛ مٹی کے برتن ۔

Earthenware pipe : (n) گلی نلی ۔

Earthien : (n) زمین پر رہنے والا؛ زمین باشی ۔

Earthiness : (n) (۱) مٹیالاپن ؛ مٹی کا ہونا ۔(۲) ارضیت ؛ حقیقت ؛ واقعیت ۔ (۳) کھانے میں مٹی جیسا مزہ ہونا ۔

Earthing : (n) (برقیات) زمین بندی ۔

Earthing : (a) زمین بند ؛ زمین واصل ۔

Earthing connection : (n) (برقیات) زمین بندی ؛ زمین بند جوڑ ۔

Earthliness : (n) دنیوی ہونا ؛ ارضی ہونا ۔

Earthling : (n) [Earth + - ling.] (۱) زمین باشی خصوصاً فانی انسان ۔(۲) دنیوی آدمی ۔

Earthly : (a) (۱) زمین کی خاصیت رکھنے والا یا اس سے متعلق؛ واقعی؛ حقیقی؛ دنیوی ؛ غیرروحانی ؛ غیرتخیلی؛ خاکی؛ فرشی؛ ارضی ۔(۲) (متروک) گلی ؛ سفالی ۔(۳) موجودہ ؛ زندہ ؛ خاکی ۔ (٤) حقیقتوں اور صداقتوں کے موافق قابل تصور ؛ ممکن ۔

Earthly-minded : (a) دُنیوی ۔

Earthmover : (n) زمین کھودنے یا مٹی کا ڈھیر ہٹانے یا لےجانے والی مشین (راہ سازی کے لئے)۔

Earthquake : (n) زلزلہ ؛ بھونچال ؛ مجازاً انقلاب ؛ زمین کی تہوں میں پیدا ہونے والےارتعاشات جن کے نتیجہ میں پہاڑ بن جاتے ہیں یا زمین کے طبقات میں سنگین تحرکات پیدا ہوتےہیں جو آتش فشاں ہوتے ہیں یا جرمانی۔

Earthquake belt : (n) (ارضیات) زلزلے کی پٹی۔

Earthquake insurance : (n) زلزلے سے ہونے والے مکان یااثاثہ میں نقصانات کا بیمہ ؛ (تجارت) زلزلہ بیمہ۔

Earthquake intensity : (n) (ارضیات) زلزلے کی شدت۔

Earthquake-proof : (a) (ارضیات) زلزلے سے غیر متاثر۔

Earthquake-wave : (n) سسمی لہر ؛ زلزلی لہر۔

Earthquaked : (a) زلزلہ یا بھونچال سے اثر زدہ ؛ زلزلے کی زد میں۔

Earthquaking : (a) زمین ہلانے والی گرج یا آواز۔

Earthquaky : (a) زلزلے کے اثرات یا مخصوص ارتعاشات کا اشاریہ۔

Earth's crust : (n) (ارضیات) قشر ارض۔

Earth's exterior : (n) (ارضیات) بیرون ارض۔

Earth's interior : (n) (ارضیات) اندرونی ارض۔

Earth's magnetism : (n) ارضی مقناطیسیت۔

Earth's orbit : (n) (فلکیات) مدار ارض۔

Earth's way : (n) (فلکیات) سیر الارض ؛ طریق الارض۔

Earthward : (adv.) زمین کی طرف۔

Earthwork : (n) (۱) (انجینیئرنگ) مٹی کا کام۔ (۲) مٹی کا دُھس۔

Earthy : (a) (کیمیا) خاکی ؛ مٹی کا ؛ مٹیالا ؛ (مجازاً) سراسر مادّی۔

Earwig : (v) کسی کے کان بھرنا۔

Earwort : (n) گھاس کی ایک قسم جو کان کی بیماری میں دوا کے طور پر استعمال کی جاتی ہے۔

Ease : (n) [OFr.'eise'.] سہولت ؛ آرام ؛ چین؛ سکھ ؛ عافیت ؛ آسائش ؛ فراغت ؛ سلامتی۔

At ease/ At ones ease : آرام سے؛ سکھ سے۔

Chapel of ease : سہولت۔

Ill at ease : مضطرب ؛ پریشان۔

Stand at ease : (فوجی) داہنے پیر کو ذرا پیچھےہٹاکر اور اس پر جسم کازور دے کر کھڑا ہونا۔

To take one's ease : اپنے آپ کو آرام پہنچانا۔

Ease : (v) [OFr. 'eiser'.] (۱) درد مٹانا ؛ دکھ‌دور کرنا ؛ آرام دینا ؛ سکھ پہنچانا؛ تسکین دینا۔ (۲) (مزاحاً) لوٹ لینا؛ ڈھیلا کرنا؛ ٹھیک کرنا۔ (۳) (بحری) رسی یا بادبان کا ڈھیلا کرنا۔ (٤) انجن کی رفتار دھیمی کرنا۔

Ease off : (v) ہلکا ہو جانا۔

Easeful : (a) آرام دہ ؛ مسکّن ؛ ساکن ؛ کاہل ؛ آرام طلب ؛ راحت رساں۔

Easefully : (adv.) سستی سے ؛ منھے پن سے۔

Easefulness : (n) کاہلی ؛ آرام طلبی ؛ منھاپن۔

Easel : (n) [Du. 'ezel'.] (تعمیرات) نقاشی تپائی ؛ ٹیکن۔

Easeless : (a) [Ease + -less.] بے آرام ؛ بے چین۔

Easement : (n) [OFr.'aisement'.] (۱) (قانون) حق آسائش ؛ دوسرے کی زمین پر مرور کا حق ؛ حق العبود؛ حق گذر؛ حقابہ۔ (۲) اصل عمارت سے متعلق۔ (۳) (قدیم) آسائش ؛ تکلیف یا بار سے چھٹکارا۔

Easily : (adv.) آسانی سے ؛ بے فکری سے ؛ جلد؛ آزادانہ ؛ بےنیازی سے ؛ معمولی طور پر۔

Easiness : (n) آسانی ؛ سہولت ؛ آسودگی ؛ راحت۔

Eassel : (adv.) مشرق کی طرف ؛ پورب کی جانب سے۔

East : (n) [OE.'east'.] پورب ؛ مشرق ؛ خاور ؛ پورب ملک ، خطہ یا شہر کا مشرقی حصہ۔

East : (adv.) طلوع آفتاب کی سمت ؛ افق کے اس نقطہ کی سمت جو شمالی نقطے کے راست سے عمود بناتی ہو ۔

East : (a) پوربی؛ شرقی؛ خاور؛ پورب ملك، خطه یا شہر کا مشرقی حصه ۔

Far east : مشرق اقصیٰ ؛ چین جاپان وغیرہ ؛ مشرق بعید ۔

Near east : مشرق قریب ؛ ترکی وغیرہ ۔

To the east (of) : پورب کی طرف ۔

East : (v) (۱) پورب کی طرف حرکت کرنا ۔ (۲) اپنا صحیح موقع پیدا کرنا؛ آشنائی حاصل کرنا ؛ واقف ہونا ۔

East by North : پورب سے ۱/۴ ۱۱ کے فاصلے والے نقطے ۔

East club : (n) لبرل کلب جو سنه ۱۸۸۰ میں قائم کیا گیا ۔

East country : (n) کوئی مشرقی ملك خصوصاًبالٹك کا خطه ۔

East-end : (n) کسی چیز کا پوربی حصه ؛ لندن کا مشرقی حصه ۔

East India /- Indies : (n) جزائر شرق الہند ۔

East Indian : (a) مشرقی ہندوستان سے متعلق ۔

East Indies : (n) (جزائر) شرق الہند ۔

East West asymmetry : (n) (طبیعیات) مشرقی مغرب غیر سمٹری۔

East wind : (n) پوروا ؛ پروا؛ صبا؛ مشرقی ہَوا؛ باد شرقی ۔

East windy : (a) (۱) ناگوار ؛ ناخوشگوار ؛ نامرغوب ۔ (۲) ناپسندیدہ؛ ناشائستہ؛ مکروہ ۔ (۳) بےرنگ؛ پیلا ۔ (٤) بےگیاہ ؛ کھلا ہوا (میدان وغیرہ) ؛ لق و دق (میدان) ۔ (٥) اجاڑ ؛ ویران ۔

Eastender : (n) لندن کے پوربی حصے کا رہنے والا ۔

Easter : (n) [OE.'eastre'.] (۱) ایسٹر ؛ عیسائیوں کا تہوار جو ۲/مارچ یا اس کے بعد کے پہلے اتوار کو منایا جاتا ھے ۔ (۲) حضرت عیسیٰ کے قبر سے اٹھنے کا دن ۔

Easter anemone : (n) (نباتیات) شقائق نعمانی ۔

Easter eggs : (n) رنگے ہوئے انڈے جو ایسٹر میں دوستوں کو تقسیم کئے جاتے ہیں ۔

Easter eve : (n) ایسٹر سے قبل کا دن ۔

Easterlies : (n) (ارضیات) مشرقی ہَوائیں ۔

Easterling : (a) (۱) (تاریخ) مشرقی (مشرق کا باشندہ) ۔ (۲) بالٹك سواحل کاباشندہ ؛ ایك پینی کےوزن کےبرابر ۔ (۳) (نسل) مشرقی ملك یا ضلع کا باشندہ ؛ مشرقی کلیسا کا ممبر (متروك) ۔

Easterly : (a) مشرقی ؛ پوربی ؛ شرقی ؛ خاوری ۔

Easterly : (adv.) مشرق کی طرف ؛ شرق رویه ؛ پورب سے ۔

Easterly wind : (n) پوروا ؛ مشرقی ہَوا ؛ صبا ۔

Eastern : (n) شرقی ؛ مشرقی ؛ پوربی ۔

Eastern : (a) خاوری ؛ مشرق کا ؛ مشرق سے متعلق ؛ شرقی ۔

Eastern church : (a) یونانی کلیسا ۔

Eastern most : (a) انتہائی مشرق ۔

Eastern question : (n) مشرقی مسئله ؛ مشرقی پورب کا مسئله؛ (سیاسیات) خاص کر ترکی معاملات کا مسئله ۔

Easting : (n) (سروے) شرقیت ؛ (بحری) جہاز کو پورب رخ لے جانا ؛ پوربی رخ ؛ پورب رخ کاراسته ۔

Eastland : (n) مشرقی ملك یا ضلع خصوصاً بالٹك کے سواحلی علاقے ۔

Eastward : (adv.) (ارضیات) جانب مشرق ؛ مشرق کی طرف؛ پورب کےرخ ۔

Eastward : (a) پوربی سمت کا ؛ شرقی ۔

Eastward position : (n) عشائے ربانی کے وقت مشرق کی طرف رخ کرنا ؛ عیسائیوں کا قبله ۔

Eastwardly : (adv.) پورب کی سمت ؛ پوربی جانب سے ۔

Eastwardly : (a) شرقی ؛ پوربی رخ کا ۔

Easy : (a) [A Fr.'aise', OFr.'aisie'.] (۱) آسان ؛ سہل ؛ آرام ده ۔ (۲) جس میں لوچ ہو ۔ (۳) نرم مزاج شخص ۔ (٤) مطمئن ؛ بے فکر ۔ (٥) (تجارت) وه جنس جس کی مانگ کم ہو ۔ (٦) مندا ۔

Easy : آہسته آہسته ؛ قدم اٹھاؤ ۔

An easy : ذرا دیر دم لینا ۔

Stand easy / Stand at ease / Take it easy : گھبراؤ مت ؛ دل جمعی سے کئے جاؤ ۔

Easy all : ٹھہر جاؤ ؛ (کشتی کی دوڑ میں) ۔

Easy chair : (n) آرام کرسی ۔

Easy circumstances : (n) خوش حالی ؛ فارغ البالی ؛ آسودہ حالی ۔

Easy going : (a) (۱) آرام طلب (شخص) ؛ سست ۔ (۲) میٹھی چال سے چلنے والا گھوڑا ۔

Easy manners : (n) بے تکلفی ؛ بے جھجك طرز یا روش ۔

Easy of access / Accessible : (a) سہل الحصول ۔

Easy of belief : زود باور؛ آسانی سے یقین کنےجانےکے لائق ۔

Easy style : (n) سلیس طرز بیان ؛ طرز رواں ۔

Eat : (v) [OE.'etan.'] (۱) کھانا ؛ تناول کرنا؛ چبانا اورنگلنا ؛ چٹ کر جانا۔(۲) گھسنا ؛ پھٹنا ؛ پھاڑنا ؛ کھانا ۔ (۳) کترنا؛ گھلانا؛ تحلیل کرنا ۔ (٤) سوراخ کرنا (تیزابی کیفیت سے) ۔ (٥) کتر کر راستہ بنانا ۔

To be eaten up with pride : کبر ونخوت میں چور ۔

To eat away : گھن لگنا ؛ (رفتہ رفتہ) تباہ کرنا ؛ غارت کردینا ؛ چاٹ جانا ۔

To eat humble pie : عاجزی سے معذرت کرنا؛ خفت اٹھانا۔

To eat one's own heart : دل میں کڑھنا ۔

To eat one's terms /- dinners : بیرسٹری کی تعلیم حاصل کرنا ۔

To eat one's words : خفیف ہو کر اپنی بات پلٹنا یا واپس لینا ۔

To eat (person) out of house and home: کسی کی ساری املاك کھا جانا ؛ (مجازاً) کسی کا سارا گھر تہس نہس کر ڈالنا ۔

To eat up : کھا جانا ؛ صفایا کردینا ۔

Well, don't eat me : (مزاحاً)میرا سر کیوں کھاتےھو ۔

Eat : (n) خوردنی ؛ غذا ؛ غذا کھانا ۔

Eatable : (a) کھانے کے قابل ؛ خوردنی ؛ خوراك ؛ ماکول ؛ (جمع) غذا ؛ اشیائے خوردنی ؛ ماکولات ۔

Eatage : (n) (۱) چرنے والی گھاس ۔(۲) چراگاہ استعمال کرنے کا حق ۔

Eater : (n) یہ لاحقہ کے طور پر استعمال ہوتا ھے بمعنی "کھانے والا"یا "خوار"جیسے man - eater آدم خوار ۔

Eating : (n) (۱) کھانا ؛ غذا کھانا ؛ غذا ؛ کسی چیز کو آہستہ آہستہ کھانا ۔(۲) خوردنی ؛ خوراك ۔

Eating apple : (n) کھانے والا سیب ۔

Eating house : (n) ریستوران ۔

Eau : (n) [Fr.'water.'] (فرانسیسی زبان میں)عرق ؛ پانی ۔

Eau - decologne : (n) اُود کلون ۔

Eau de javelle : (n) (کیمیا) آب جاول ۔

Eau de nil : (n) نیلگوں رنگ ۔

Eau de vie : (n) (کیمیا) عرق ؛برانڈی ؛ (اساطیر) آب حیات ۔

Eave : (n) [f. Eaves.] اولتی ؛ چھجے کا موتیا؛ لبِ بام ؛ (شعر) (جمع میں) پلك ۔

Eave : (v) اولتی کے نیچے پناہ لینا ۔

Eaved : (a) خوشہ دار؛ سنبلہ دار؛ بال لگا ھوا؛ (نباتیات) خوشہ دار؛ خوشہ لگا ھوا ؛ (نقابت) کسی خاص شنکچر کے گوشے رکھنے والا ۔

Eaver : (n) [of unkn. origin.] (روز مرہ) ایك قسم کی گھاس ۔

Eaves drop : (v) (۱) اولتی سے پانی کا گرنا ۔(۲) اولتی کے نیچے چھپ کر باتیں سننا ؛ چھپ کر سن گن لینا ۔

Eaves-drop : (n) اولتی سے پانی گرنے کی جگہ ۔

Eaves dropper : (n) چھپ کر سن گن لینے والا ۔

Eaves molding/Eave - : (n) عمارت کی اولتی کا زیریں حاشیہ ۔

Eaves swallow / Eave - : (n) کسی عمارت کی اولتی میں آشیانہ بنانے والی ابابیل۔

Eaves tile / Eave- : (n) کسی عمارت کی اولتی کے لئے استعمال ہونےوالی ٹائل۔

Eaves trough / Eave-: (n) اولتی کی نالی۔

Ebb: (n) [OE.'ebba'.] جزر (مقابل مد) ؛ بھاٹا؛ سمندر کی طرف مد کی موجوں کا لوٹنا ؛ استعارتاً انحطاط ؛ زوال ؛ بدتر حالت کی طرف آنا۔

Ebb: (a) (۱)چھچلا (متروک) ۔(۲) سطح کے قریب۔

At a low ebb : تنزل کی حالت میں۔

Ebb : (v) [ OE. ' ebbian'] (۱) اترنا ؛ گھٹنا جیسے سمندر کے پانی کا پاندی کا جس میں جواربھاٹا آتا ہو۔ (۲) زوال ہونا؛ انحطاط پذیر ہونا ؛ برباد ہونا۔(۳) مچھلیوں کو گھیر کر جوار کا پانی اترتے وقت ان کا شکار کرنا۔

Ebb and flow : (n) مد و جزر ؛ جزرو مد ؛ جوار بھاٹا۔

Ebb- and- flow structure : (n) تہ دارچٹان کی ساخت جس میں افقی اورالٹی تہیں ہوتی ہیں : جس کے بارےمیں یہ خیال ھے کہ یہ مد و جزر سے بنتی ھے۔

Ebb tide : (n) (۱) جزر ؛ اتار؛ (مجازاً) انحطاط ؛ تنزل۔ (۲)جزر کے دوران مد (Flood Tide کے مقابل)۔ (۳) (سماجیات) زوال کا دور یا حالت۔

Ebenaceae : (n) [L.'ebeneus'.] (نباتیات) آبنوسیہ۔

Ebenales : (n) جھاڑیوں اور درختوں کی ایک نوع۔

Ebeneous : (a)[f.L.'ebeneus'.] آبنوسی: آبنوس کی فطرت کا۔

Ebenezer : (n) [Heb.'eben ha -'ezer'.] (۱) میز پے (Mizpeh) کی فتح کے بعد سموئل کے ذریعہ قائم شدہ یادگار پتھر کا نام ؛ مجازی معنو ں میں جذبے کےلئے استعمال ہوتا ھے۔(۲) بپتسما دینے والوں کی جلسہ گاہ کا نام ؛ تائید ایزدی کی یادگار۔ (۳) (روزمرّہ) غصہ۔

Eberthella : (n) [L.] جرثومہ (بیکٹیریا) کی ایک قسم جس سے کاربو ہائڈریٹ میں تیزاب پیدا ہوتا ھے مگر گیس نہیں بنتی۔

Ebionite : (n) [L.'ebionita.'] ایک فرقہ جس کا عقیدہ تھا کہ حضرت عیسیٰ ایک معمولی انسان تھےاور حضرت موسیٰ کے قوانین عیسائیوں کےلئے لازمی ہیں۔

Ebionitic : (a&n) ایبونائٹس سے متعلق یا ان کے اصول۔

Ebionitism / Ebionism : (n) ایبونائٹس کے اصول۔

Ebionize : (v) ایبونائٹزم قبول کرنا۔

Eblis / Eblees : (n) [Arab.] ابلیس ؛ شیطان۔

Eblis boat : (n) شیطانی کشتی ؛ جرمنی کی تارپیڈو کشتی (آبدوز کشتی)۔

Eboe : (n) (۱) نیگرو ۔(۲) ایبو۔

Eboe - tree : (n) سنٹرل امریکا کا ایک درخت جس سے ایبو کا تیل نکلتا ھے۔

Ebon : (n) [L.'hebenus,ebenus,'] (۱) Ebenus کی متبادل شکل ۔ (۲) آبنوس (شعر) ۔ (۳) درخت جس سےآبنوس ملتا ھے (متروک)۔

Ebon : (a) آبنوسی : آبنوس نما۔

Ebonation : (جراحی) عظم برآری۔

Ebonist : (n) [ f. ebony.] آبنوس یا آرائشی لکڑیوں کا بیوپاری ؛ آبنوس ساز ؛ آبنوسی کار۔

Eboniste : (n) [f.ebony.] (۱) ربر اور گندھک کا مرکب۔ (۲) (جغرافیہ ، کیمیا) ایبو نائٹ ۔ (۳) (کیمیا) آبنوسی ربر ؛ آبنوسہ۔

Ebonize : (v) [f. ebony.] (فرنیچر وغیرہ کو) آبنوسی بنانا؛ لکڑی کو آبنوس بنانا؛ لکڑی کو آبنوس کی مانند سیاہ رنگ کا بنانا۔

Ebony : (n) [ME. hebenyf. f. hebenus. ebony.] (۱) آبنوس ؛ سری لنکا، مڈغاسکر اورموریشس کےایک درخت سے حاصل ہونے والی سخت سیاہ لکڑی؛ جمیکا کا ایک درخت اور اس کی لکڑی ۔ (۲) سخت سیاہ شے۔(۳) صنعتی معنوں میں۔

Ebony : (a) (کیمیا) آبنوسی ؛ سخت سیاہ۔

Ebony tree : (n) (نباتیات) خرمالو ؛ انجیرخرما ؛ خرماندو۔

Ebonym: (n) (نباتیات) آبنوس۔

Eboulement : (n) [F.'ebonlement'.] (۱) (قلعه بندی) قلعے کی دیواروں کا انہدام ۔(۲) (ارضیات) ہبوط ارض ؛ زمین کا گرنا ۔(۳) (جغرافیہ) پہاڑ سے پتھروں کا گرنا ۔

Ebracteate/- d : (a) [mod. L.'ebracteatus'.] : (نباتیات)بےبرگہ ؛ بغیر کا سبرگ کا ۔

Ebracteolate : (a)[mod.L.'ebracteolatus'.] (نباتیات)بےبرگیزہ ۔

Ebraick / Ebrew : (n&a) زبان عبری ؛ عبرانی ؛ عبری ۔

Ebriety : (n) [f.'ebriete'.] مستی ؛ سر خوشی ؛ حالت مستی؛ متوالا پن ؛ (عضویات) مدھوشی نشہ ؛ سرمستی ؛ دائم الخمری ۔

Ebriosity : (n) [F.'ebriosite'.] سرمستی بد مستی؛ مستی کی عادت ؛ (عضویات) دائم الخمری ؛ مدھوشی ؛ نشہ ۔

Ebrious : (a)[L.'ebrius'+ -ous.] (۱) متوالا؛ سرمست؛ میخوار۔ (۲) مستانہ ؛ مدھوشانہ ؛ سرشار ۔

Ebulliate : (v) [L.ebullire.] (شاذ) اُبلنا ؛ اُبالنا ؛ غلغل کرنا؛ سرگرم ہونا ۔

Ebullience/Ebulliency : (n) [L.'ebullientem'.] ہیجان؛ جوشش؛ ناگہانی احساسات کا اظہار؛ جوش ؛ ابال ۔

Ebullient : (a) [L.'ebullientem'.] (۱) احساساتی ؛ پُرہیجان ۔ (۲) اُبلنے والا ؛ جوشاں ؛ خروشاں ۔ (۳) گرم ۔ (٤) لبریز؛ پُرحرارت؛ پرجوش ۔(٥) (طبیعیات) جوشندہ ؛ کھولتا ہوا ؛ پُرحرارت ۔

Ebulliently : (adv.) اُبلتے ہوئے ؛ کھولتے ہوئے ؛ جوشاں ؛ پرہیجان طور پر ۔

Ebulliometer : (n) ایک آلہ جس سے مائعات کا نقطہٴ جوش معلوم کیا جاتا ھے بالخصوص مائع میں گھلے ہونے اجزا کا سالمی وزن دریافت کیا جاتا ھے نیز مائع کی پاکیزگی یا مشروب کے الکحل کا پتا چلتا ھے ؛ (طبیعیات) اُبال میٹر ۔

Ebullioscope : (n) [hybrid f.L.'ebulliet'+ Gr.'akopos'.] (کیمیا) جوش بیں ؛ مشروبات کے درجہٴ تقطیر کو معین کرنے کا آلہ ؛ نقطہٴ جوش اور ہوا کا دباؤ دیکھ کر شراب کی طاقت متعین کرنے کا ایک آلہ ۔

Ebullioscopic method : (n) جوش بینی کا طریقہ ۔

Ebullioscopy : (n) (کیمیا) نقطہٴ جوش بینی ۔

Ebulliometry : (n) تحلیل شدہ اجزاء کی موجودگی میں مائعات کا نقطہٴ جوش یا اس کے تغیر کا پتا چلانا ۔

Ebullition : (n) [L.'ebullitionem'.] (۱) جوش کرنے کا عمل ؛ حالت جوش سے پیدا ہونے والا ہیجان ۔ (۲) (طب) گرمازدگی ؛ گرمی کے باعث خون میں ہیجانی کیفیت ۔ (۳) (پانی ، آگ ، لاوا وغیرہ کے لئے) ابال یا تحریک کی وجہ سے خارج ہونے کا عمل ۔ (٤) (استعارتاً) پیکار، جذبہ یا احساس وغیرہ کا اچانک اظہار ۔

Eburin : (n) [L.'ebur'+ - in] عاج یا البومن میں آمیختہ استخوانی ذرات سے بنا ہوا ایک مادہ ۔

Eburnation : (n) [L.'eburnus'.] (طب) تعجج ؛ عاج کی طرح سخت اور ٹھوس بننے کا عمل ؛ ایک ہڈی عاج کی طرح سخت ہوجاتی ھے ۔

Eburnean /Eburneous /Ebernine : (a) [L.'eburneus'+ -(i) an.] (حیوانیات) عاجی ؛ ہاتھی کے دانت سے بنا ہوا یا اس کے مشابہ ۔

Eburnification : (n) دیکھو Eburnation

Eburnitis : (n) (طب) عاجیت ۔

Ec - : [ME.] سابقہ بمعنی باہر ؛ بیرون ۔

Ec - /Eco - /Oec - / Oeco - /Oiko : (۱) گھر بار ؛ معاشی اور (معیشتی تمدنی) ۔(۲) مولد ومنشا یا ماحول جو خاص طورپر زندگی کے طریقے یا ارتقاء کے راستے کو نمایاں طور پر متاثر کرے ۔

Ec : Economics کا مخفف ۔

Ec : [L.'exempli causa] مخفف ھے (L exempli causa) مثلاً کا ۔

Ecad : (n) (۱) ایک عضویہ (Organism) یا اس کی قسم (نوع کی حیثیت) جو ماحول سے بدلتی ھے۔ (۲) ماحول سے ہونے والی تبدیلی ؛ مکسوبی خاصیت ۔(۳) (نباتیات) متوافق ؛ معتاد ۔

Ecalcarate : (a) [e -+L'calcar'+ E - ate.] (حیاتیات) بے مہمیز؛ بے سیخک ۔

Ecanda : (n) [Prob. f. Umbundu, ekanda.] افریقہ کی ایک بیل جس سے ربڑ نکلتا ھے ۔

Ecardinal : (a) (حیوانیات) بے قلابہ کا ۔

Ecardine : (n) [NL.E +Cardines.'] (حیوانیات)بےقلابہ جانور ۔

Ecarinate : (a) (نباتیات، حیوانیات) بے کارینی ۔

Ecarte : (n) [Fr.] دو آدمیوں کے کھیلنے کا تاش کا کھیل ۔

Ecarte : (a) [F.fr.ecarter.] (پیروں کے لئے) پھیلا ہوا ؛ بیلے رقص کی ایک ادا جس میں ایک پیر اور بازو پھیلے ہوتے ہیں ۔

Ecaudate : (a) [E + caudate.] (حیوانیات) بے دم ؛ کوتاہ دم ۔ (۲) (نباتیات) بے ساقہ ؛ بے سنبلہ ۔

Ecballium : (n) (نباتیات) اطرلون ؛ گھگھر بیل ؛ کدو کی ایک قسم ۔

Ecbasis : (n) [Gr.] واقعہ ؛ تجاوز ؛ جملہ* معترضہ ۔

Ecblastesis : (n) [Gr.'ekblaslesis.'] (نباتیات) بدر نہوض ۔

Ecbolic : (n) [Gr.ekbolikos.] ایک دوا جو رحمی انقباض کو بڑھاتی ہے اوراس کا استعمال خاص طورپر وضع حمل میں ہوتا ہے نیز جنین کے اخراج میں بھی کام آتی ہے ؛ (طب) جنین انداز ؛ واضع حمل دوا ۔

Eccaleolion : (n) [Gr.] (حیوانیات) انڈے سینے کی مشین ؛ مفرخہ ۔

Ecce : [L.] دیکھو ؛ ببیں ؛ حذر ۔

Ecce Homo : [L L.] اس انسان (عیسیٰ) کو دیکھ (اس وقت حضرت عیسیٰ کانٹوں کا تاج اور ارغوانی لباس پہنے باہر آئے تھے اور پائلٹ نے کہا تھا : " اس انسان کو دیکھ" حضرت عیسیٰ کے بارے میں کہا جاتا ہے) ؛ حضرت عیسیٰ کی تصویرجس میں ان کے سر پر کانٹوں کا تاج ہوتا ہے ۔

Eccentric : (a) [L.'eccentricus'.] (۱) بے مرکز ؛ خارج المرکز؛ مختلف المرکز ۔ (۲) مرکز سے باہر ۔ (۳) غیر دائرہ نما ۔ (٤) (استعارتاً) غیر معمولی ؛ عجیب و غریب ؛ مستثنیٰ؛ نا منظم ؛ عام راہ سےالگ؛ مخبوط ۔ (٥) خارج المرکز کا یا اس سے متعلق ۔ (٦) (نباتیات) برون مرکز۔ (۷) (ہندسہ) ناہم مرکز ۔

Eccentric : (n) [-Late L.'eccentricus'.] (۱) سنکی؛ نرالا آدمی ۔ (۲) (ہیئت) کرہ یا سماوی جسم جس کے مرکز میں زمین نہ ہو ۔ (۳) ایک آلہ جو حرکت دوری کو آگے پیچھے کی حرکت میں تبدیل کردیتا ہے ۔ (٤) وہ شخص یا چیز جو کسی اعتبار سے روایت سے مختلف ہو ؛ وہ شخص جو مروجہ طرزعمل سے عجیب وغریب طورپر الگ ہو ۔

Angle of eccentric : (ریاضیات) زاویہ خروج المرکز ۔

Eccentric anomaly : (n) (فلکیات) خارج المرکز بے قاعدگی ۔

Eccentric circles : (n) (ہندسہ) نا ہم مرکز دائرے ۔

Eccentric -hoop /-ring /-strap : وہ حلقہ جس میں خارج المرکز گردش کرتا ہے ۔

Eccentric of orbit : (فلکیات) مدار کا خروج المرکز ۔

Eccentrical : (a) (۱) غیر معمولی ؛ بے قاعدہ ؛ مستثنیٰ ۔ (۲) نرالا ؛ خارج المرکز ۔ (۳) بیرون مرکز؛ غیر دائروی ؛ (حرکت مداری سے متعلق) کسی متعین مرکز سے غیر متعلق ۔

Eccentrically : (adv.) عجیب و غریب طور پر ؛ نرالے ڈھنگ سے ؛ خارج المرکز ہو کر ۔

Eccentricity : (n) (۱) بے مرکزیت ؛ سنک ۔ (۲) غیر معمولی طور پر مرکز میں ہونے کی صفت ؛ محور کے مرکزمیں نہ ہونے کی خاصیت ۔ (۳) خط منحنی ؛ دائروی شکل سے انحراف ۔ (٤) بے قاعدگی ؛ روایت سے انحراف کی سنک ۔ (٥) مرتب کے فاصلہ سےماسکی فاصلہ کا (خط منحنی کے کسی نقطہ میں) تناسب ۔

Ecchondroma / Ecchondrosis : (n) (طب) سلعہ* غضروف؛ بُنج الغضروف ۔

Ecchondrotome : (n) (جراحی) غضروف تراش ۔

Ecchymoma : (n) [Gr.] ایک قسم کا سلعہ ۔

Ecchymosed : (a) [Fr.ecchymose.] (طب) کدمہ میں مبتلا ۔

Ecchymosis : (n)[mod.L.] (طب) کدم ؛ کدمہ ؛ طرفہ ۔

Ecchymotic : (a) (طب) کدمی ۔

Eccles : (n) (۱)لنکا شائر کا ایک شہر ۔ (۲) کیک کی مانند روٹی کی ایک قسم ۔

Eccles cake : (n) ایک قسم کا کیک ۔

Ecclesia : (n) [med.L.] (ایتھنس والوں کی) ایک باضابطہ مجلس۔

Ecclesiarch : (n) [ecclesi + -arch.] رئیس کلیسا۔

Ecclesiast : (n)[Gr.'ekklesiastes'.] ایتھنس کی مجلس کارکن؛ حضرت سلیمان جو (توریت کے) صحیفہ مواعظ کے مصنف سمجھے جاتے ہیں ؛ واعظ (حضرت سلیمان کا لقب)۔

Ecclesiastes : (n) [Gr.'see prec.'] عہد عتیق میں حضرت سلیمان کی جامع کتاب۔

Ecclesiastic : (n) [Gr.'ekklysia'.] (۱) کلیسا کاعہدہ دارپادری ؛ (جمع) کلیسائی امور؛ چرچ کے انتظام کا علم؛ کلیسائی اجتماع ۔ (۲) کلیسا سے متعلق؛ کلیسائی ؛ دفتری ؛ لباس روحانیت کی مانند ۔

Ecclesiastical : (a) (۱) کلیسا سے متعلق ؛ کلیسائی ؛ روحانی ۔ (۲) کلیسا کے امور سے متعلق ۔

Ecclesiastical calendar : (n) ایک قمری شمسی جنتری جو رومن کیتھولک اور بہت سے پروٹسٹنٹ ممالک میں ایسٹر اوردوسری ضیافتوں کا تعین کرنے کےلئےاستعمال ہوتی ھے ۔

Ecclesiastical commission (ers) : (n) کلیسائے انگلستان کی مالیات کا انتظام کرنے والی جماعت ۔

Ecclesiastical corporation : (n) مذہبی آداب و رسوم سے متعلق کارپوریشن جس میں صرف پادری شامل ہوتے ہیں ۔

Ecclesiastical court : (n) ایک عدالت جو مذہبی اور کلیسائی امور کی نگراں ہوتی ھے ۔

Ecclesiastical law : (n) کسی کلیسا کانافذ کیا ھوا قانون ۔

Ecclesiastical mode : (n) آٹھ سروں کا ایک سرگرم ۔

Ecclesiastically : (adv.) کلیسائیانہ ۔

Ecclesiasticism : (n) کلیسائیت ؛ کلیسائی اصول ؛ کلیسائی روح ؛ پادریوں کےاصول عقائد ۔

Ecclesiasticus : (n) توریت کاایک حصہ جوغیر معتبر سمجھ کر خارج کردیا گیا ھے ۔

Ecclesiography : (n) [Gr.] کلیسا نامہ ؛ کلیسا اور سچی جماعتوں سے متعلق رسالہ ۔

Ecclesiolatry : (n) کلیسا اور اس کے اصول وضوابط کا احترام ؛ کلیسا کے آداب و رسوم ۔

Ecclesiologic/ - al : (a) کلیسیات سے متعلق ۔

Ecclesiologist : (n) کلیسیات کا ماہر ؛ کلیسیات داں ۔

Ecclesiology : (n) (۱) کلیسا شناسی ؛ کلیسا سازی ؛ کلیسا بنانے اور آرائش کرنے کا علم ۔ (۲) کلیساؤں سے متعلق رسالہ ؛ کلیسیات ۔ (۳) کلیسائی پالیسی۔

Eccoprotic : (a) [Gr.'ek +kopros'.] (طب) مسہل ؛ ملیّن ۔

Eccoprotic : (n) لینت آور دوائیں ۔

Eccoproticophoric: (a) مسہل کی خاصیتوں کوظاہرکرنےوالا۔

Eccrinales : (n) [NL.'Eccrina'.] سماروغ کی ایک نوع ۔

Eccrine : (n) [F.'eccrino'.] (طب) افرازی (غدود) ۔

Eccrinology : (n) [F.'eccrino - logie'.] (عضویات) افرازیات ۔

Eccrisis : (n) [Mod.L.] (عضویات) افراز؛ مدفوع ؛ دفع کےلئے قدیمی اصطلاح ۔

Eccrisis : (n) [Gr.] (۱) ابراز ؛ اخراج ۔ (۲) براز ؛ فضلہ ۔

Eccritic : (a) مسہل ؛ ملین ۔

Eccyclema : (n)[Gr.ekkyklema.] کلاسیکل تھیٹرمیں اندرونی منظر کو ظاہر کرنے والا طریقہ (جیسے قتل کے بعد مردہ اجسام)۔

Eccyesis : (طب) بر رحمی حمل ۔

Ecdemic : (a) (حیوانیات) اجنبی ؛ بدیسی ۔

Ecdemite /Ekdemite : (n) [Gr.'ekdemos'.] زرد یا سبز سیسے کا آرسنائیٹ جو بلور یا تودہ یا قشر ارض میں پایا جاتا ھے ۔

Ecderon : (n) [-Gr. 'ek + deros'.] برطانوی دانشمند ہکسلے کی خارجی پوست کے لئےاصطلاح ؛ Enderon کی ضد ؛ پوست خارجی ؛ برآدمہ ۔

Ecdysial gland : (n) (حیوانیات) کینچلی غدود ۔

Ecdysis : (v) [Gr.'ekdysis'.] (حیوانیات) کینچلی اتارنا (سانپ اور کرم ابریشم کا) ۔

Ecdysis : (n) — (حیوانیات) کینچلی ۔

Ecdysis centre : (n) — (ہندسہ) جانبی مرکز ۔

Ece : (n) [Gr. 'oikos.'] — گھر؛ مسکن ۔

Ecesic : (a) ['ecesis' + -ic] — توطن سے متعلق ۔

Ecesis : (n) [Gr. 'oikesis'.] — قیام ؛ توطن ۔

Echard : (n) [Gr. echein + ardein.] — (نباتیات) بے فیض پانی ؛ بیکار پانی ؛ زمین کے اندر کا وہ پانی جو پودوں کے عضویہ تک نہ پہنچے ۔

Echelon : (n) [ F .'echelon'.] — (۱) فوج کے حصو ں کی زینہ نما ترتیب ؛نیز اکائیوں یا افراد کی ایسی ترتیب: طیاروں کی پرواز کی زینہ نماترتیب جس میں طیارہ اوپر یا نیچے خاص فاصلہ پر اس طرح پروازکرتا ھے کہ وہ اگلے طیارے کی داہنی یا بائیں جانب رھے ۔(۲) درجہ ؛ امتیاز؛ کسی تنظیم یا میدان عمل میں مرتبے یا درجے کے سلسلوں میں سے ایک ۔ (۳) ارضی حالات کا سلسلہ جو فوجی ترتیب کی مانند ھو ۔ (٤) (بصریات) زینہ دار؛ (طبیعیات) اشلیون ۔

In echelon : — فوج کے مرتب حصے ۔

Echelon : (v) — زینے کی طرح ترتیب دینا؛ زینہ نماترتیب میں آنا ۔

Echelon echo : (n) — (طبیعیات) ایشیلونی بازگشت ۔

Echelon grating : (n) — (بصریات) زینہ دار جالی ۔

Echelon management : (n) — (تجارت) منازلی نظام؛ زینہ جاتی نظام ۔

Echelonment : ( n)[echelonnementer.] — اگلےدستے کو مسلسل رسد بہم پہنچانے کےلئے فوجوں کی ترتیب ۔

Echeneis : (n) [Gr. 'echeneis'.] — سمندری مچھلیوں کی ایک نوع ۔

Echidna : (n) [L.'viper'.] — (حیوانیات) مور خورخارپشت ؛ خارپشت بے دنداں؛ سیہی سے مشابہ آسٹریلیا کا ایک زمین کھودنے والا بے دانتا جانور ۔

Echidnine : (n) — (حیوانیات) زہر مار ؛ بس ؛ سانپ کا زہر۔

Echin –/Echino–: — سابقہ معنی " خار پشت " ۔

Echinal : (a) — بحری خار پشت سے متعلق ۔

Echinate : (a) [L.echinatus.] — (حیوانیات) شو کی ؛ خار دار ۔

Echinid : (n) — خار پشت ۔

Echinite : (n) [L. echinita.] — (ارضیات) متحجر خار پشت ۔

Echinococcus : (n) [L.] — (حیوانیات) شو کی نبقہ : قنفذیہ ۔

Echinoderm : (n)[L.Echinodermata.] — (حیوانیات) قُنفذجلدیہ ؛ خارپوست ؛ حیوانات کا وہ طبقہ جس میں خار پشت شامل ھے ۔

Echinodermata : (n) [L. echin - + - dermata.] — (حیوانیات) خار پوستاں ۔

Echinoid : (n) [NL. Echinoidea.] — (حیوانیات) خار پشت نما ۔

Echinopaedium : (n) — (حیوانیات) لاروائے خارپوست : دو جانبی خار پوست ۔

Echinulate : (a) [mod. L.'echinulatus.'] — (۱) (طب) شونکہ دار ۔ (۲) (حیوانیات) خار دار ۔

Echinus: (n) [Gr.'echinos.'] — (۱) (حیوانیات) قُنفذ: خارپشت ؛ سیہی ؛ دریائی خار پوست ۔(۲) لویان قدیم کے ستون کے گرد گچ بزی ۔

Echites : (n) [L.] — (۱) ارغوانی رنگ کا ایک قیمتی گوہر جو افسانوی شہرت رکھتا ھے ۔ (۲) (حیوانیات) امریکی کجولہ : (نباتیات) شاہ دانہ بندی : بیل کی ایک نوع ۔

Echium sericeum : (n) — (نباتیات) برگ گاؤ زباں ۔

Echium vulgare : (n) — (نباتیات) گل افعی ۔

Echo : (v) — (۱) گونجنا ؛ گونج پیدا کرنا ؛ صدائے باز گشت آنا اور پیدا کرنا۔(۲) کسی کے خیالات یا الفاظ کو حرف بہ حرف دہرا دینا ؛ مشابہ ھونا ۔

Echo : (n)[Fr.'echo'.] — (۱) گونج؛ گنبد کی صدا؛ آوازبازگشت؛ پوری نقل ؛ ھو بہو نقل ؛ نقالی ؛ نقال ۔(۲) ایک صنعت جس میں ایک شعر یا مصرع کے آخیر لفظ یا بول سے اگلا شعر یا مصرع شروع ھوتاھے؛ صنعت قطار البحرین؛ صنعت تصدیر۔ (۳) (اساطیر) گونج دیوی ۔(٤)(استعارتاً) تکرار یا تقلید (کسی ادیب کےخیالات یا اسلوب کی) ؛ معمولی نقل۔

To applaud to the echo : — اتنی شدت سے کہ گونج پیدا ھوجائے ۔

Echo depth sounding : (طبیعیات) صوتی گہرائی پیمائش ۔

Echograph : (n) [echo+-graphia.] نقالی تحریر کرنے والا ۔

Echoic : (a) گونج کی طرح ؛ اس نوعیت کا ۔

Echoism : (n) (صوتیات) صوتی تسمیہ ؛ اسم اصوات ۔

Echoist : (n) وہ جو گونج کی طرح دہرائے ۔

Echoize : (v) صوتی تسمیہ وضع کرنا ۔

Echokinesis : (n) نقالی حرکت ۔

Echolalia : (n) (طب) لفظی رٹ ۔

Echoless : (a) بے گونج : نیز استعارتاً ۔

Echometer : (n) [-Gr.'echos' + Meter.] (صوتیات) صدا پیما ؛ آواز کے دوران کو ناپنے اور اس کے وقفے اور تناسب کو متعین کرنے کا ایک درجہ دار پیمانہ ۔

Echopathy : (n) (طب) مرض نقالی ۔

Echophony : (n) (صوتیات) صدویّت ۔

Echopraxia / Echopraxis : (n) (طب) نقالی افعال ۔

Echopraxis circle : (n) (ہندسہ) جانبی دائرہ ۔

Eclair : (n) (۱) چاکلیٹ جس میں ملائی بھری ہوتی ہے ۔ (۲) چمکنا ؛ روشن ؛ واضح ۔

Eclaircise : (v) (شاذ) صاف کرنا ۔

Eclaircissement : (n) [Fr.eclair-ciss-very common in XVIII.] توجیہہ ؛ تشریح ؛ توضیح ؛ مبہم اور غیر معروف کی تشریح ۔

Eclampsia / Eclampsy : (n) [mod. L.] (طب) انشناج؛ اعصابی مراکز کے اختلال سے صرع کی مانند بیہوشی ۔

Puerperal eclampsia : انشناج نفاسی ۔

Eclampsia of pregnancy : (n) (طب) انشناج حمل ۔

Eclamptic : (a) (طب) انشناجی حالت ؛ مشنج (مریض) ؛ اعصابی مرض کے باعث بیہوش ہونے والا ۔

Eclamptogenic : (a) (طب) مشنج ؛ انشناج آور ۔

Eclat : (n)[Fr.'eclater'.] نمایاں کامیابی ؛ عام تحسین و آفرین ؛ پسندیدگی ؛ واہ واہ ؛ دھوم دھام ؛ کرو فر ؛ تزک واحتشام ؛ درخشندگی ؛ روشنی ؛ ناگہانی آواز ۔

With great eclat : بڑی دھوم دھام یا بڑے کروفر سے ۔

Eclectic : (a) [Gr. eklecktikos.] (۱) قدیم حکماء کاوہ گروہ جو مختلف مذاہب فلسفہ سے مسائل کا انتخاب کرلیتا تھا ۔ (۲) (فلسفہ) تفصیلی؛ اصطفائی ؛ انتخابی ۔ (۳) اقتباس شدہ ۔

Eclectic : (n) (۱) وہ شخص جس کے خیالات وغیرہ کسی مخصوص دائرے کے اندر محدودنہ ہوں ؛ اصطفائیہ ؛ انتخاب ؛ منتخبات ۔ (۲) وہ فلسفہ جو مختلف افکار مکاتب کا انتخاب کرتا ہو ۔ (۳) انتخابی مکتب کا پیرو ۔ (٤) (ہیئت) دائرۃ البروج ۔

Eclectically : (adv.) انتخابی طور پر ۔

Eclecticism : (n) انتخابیت ؛ مکتب انتخابی کی تقلید ؛ (فلسفہ) انتخاب احسن؛ اصطفائیت؛ انتخابیت فلسفہ التقاطی ۔

Eclegme : (n) [Med.L.eclegma.] (طب) معجون؛ گاڑھاشربت ۔

Eclipsable : (a) گہن میں آنے والا ۔

Eclipse : (n) [OFr.'eclipse'.] (۱) معجون ؛ گرہن ؛ کسوف ؛ خسوف ۔ (۲) تاریکی، عارضی یا مستقل ؛ روشنی کے مینار سے روشنی کا تھوڑی دیر کے لئے غائب ہو جانا ۔ (۳) زوال ۔

Annular eclipse : (فلکیات) کسوف حلقہ دار ؛ چنری گرہن ۔

Lunar eclipse : خسوف ؛ چندر گرہن ۔

Partial eclipse : (فلکیات) کسوف جزئی ؛ خسوف جزئی ؛ ناقص گہن ۔

Solar eclipse : کسوف ؛ سورج گرہن ۔

Total eclipse : مکمل گرہن؛ کسوف کلی؛ سرپ گرہن ۔

Eclipse : (v) [-(o) Fr. eclipser. ] (۱) گہن پڑنا ؛ بے نور کرنا ؛ بےرونق کرنا ؛ ماند کرنا ۔ (۲) (استعارتاً) پوشیدہ کرنا ۔

Eclipse season : (n) ایام گرہن ۔

Eclipse year : (n) گرہن سال ۔

Eclipsed : (a) (فلکیات) مکسوف ؛ مخسوف ؛ گہنایا ہوا ۔

Eclipser : (a) گہن میں لانے والا ۔

Eclipsing binary : (n) (فلکیات) گہنی مثنیٰ؛ انحقاقی مثنیٰ ۔

Eclipsis : (n)[Gr.'eklipsis'.] (۱) حذف کلمات؛ ادغام ؛ دوصامت حرفوں میں سے ایک کا حذف تلفظ (جیسے lloyd میں صرف ایک ' L ' کاتلفظ ہوتا ہے) ۔ (۲) (طب) غیبہ ۔

Ecliptic : (a) (۱) (فلکیات) دائرۃ البروج ؛ طریق الشمس ؛ سورج کے مدار کا دائرہ ۔ (۲) کسوفی ؛ خسوفی ۔

Ecliptic : (a) گہن کا یا اس سے متعلق ؛ نیز استعارتاً ۔

Ecliptic conjunction : (n) سورج اور چاند کا میل جس سے سورج گرہن ہوتا ہے ۔

Ecliptic limits : (n) وہ حدودجن میں گہن ممکن ہو؛ حدگرہن ۔

Eclogite : (n) [Gr.'ekloge'+ite] لعل کی قسم کا ایک قیمتی پتھر ۔

Eclogue : (n) [L.'ecloga.'] مختصر نظم یا راگ دہقانی زبان میں ؛ شعر کوتاہ ۔

Eclosion : (n) [Fr.] (حیوانیات) بر آمدگی ؛ بروز ؛ خروج ۔

Eco-system : (n) ماحولی نوع جس کا شمار ماحول کے غیر ذی روح عناصر میں ایک اکائی کی طرح ہوتا ہے ۔

Ecochleation : (n) (۱) (حیوانیات) حلزونہ برآری ۔ (۲) (جراحی) انقاف ۔

Ecod : (interj.) خدا کی قسم ؛ واللہ ؛ بخدا (گفتگو میں تکیہ کلام کے طور پر استعمال ہوتا ہے) ۔

Ecological : (a) (۱) (سماجیات) ماحولیاتی ۔ (۲) (حیاتیات، طب) ماحولی ۔

Ecological concentration : (n) ماحولیاتی ارتکاز ۔

Ecological concepts : (n) ماحولیاتی تصورات ۔

Ecological distance : (n) ماحولیاتی بُعد ۔

Ecological interaction : (n) (سماجیات) ماحولیاتی بین عمل ۔

Ecological limits : (n) (سماجیات) ماحولیاتی حدود ۔

Ecological maps : (n) (سماجیات) ماحولیاتی نقشے ۔

Ecological mobility : (سماجیات) ماحولیاتی حرکت پذیری ۔

Ecological position : (n) (سماجیات) ماحولیاتی صورت ۔

Ecological range : (n) (سماجیات) ماحولیاتی وسعت یا پھیلاؤ ۔

Ecological symbiosis : (n) (سماجیات) ماحولیاتی ہم موجودگی ۔

Ecological symbols : (n) (سماجیات) ماحولیاتی علامات ۔

Ecological technique : (n) (سماجیات) ماحولیاتی تکنیک ۔

Ecological unit : (n) (سماجیات) ماحولیاتی اکائی ۔

Ecologist : (n) (ارضیات ، جغرافیہ) ماہر ماحولیات ۔

Ecology : (n)[G.okologie.] علم معیشت حیوانات؛ ماحولیات ۔

Ecomania : (n) (طب، عضویات ) خانہ مانیا ؛ جنوں خانہ ۔

Econometric : (a) [Economy + -metric .] Econometrics کا یا اس سے متعلق ۔

Econometrician : (n) Econometrics کا ماہر یا دانشمند ۔

Econometrics : (n) معاشی نظریات کے مقداری بنانے اور معاشی مسائل کا حل ڈھونڈھنے کیلئے ریاضیاتی فورم اور شمارياتی طریق کار کا استعمال ۔

Economic : (a) [Fr.'economique.'] (۱) پر منفعت ۔ (۲) محتاط (لفظوں کےاستعمال میں) ۔ (۳) علم معاشیات کا یا اس سےمتعلق ؛ اشیاء کی پیداوار، تقسیم اورصرفہ سےمتعلق ؛ مادی ؛ صنعت وحرفت سے متعلق عملی اہمیت ؛ استعمال یا افادیت سے متعلق ؛ نفع بخش ۔

Economic activity : (n) (معاشیات) معاشی سرگرمی ۔

Economic affairs department : (n) (انتظامیہ) محکمہ امور اقتصادیات ۔

Economic aspect : (n) (جغرافیہ) اقتصادی پہلو ۔

Economicbotanist : (n) (نباتیات) معاشیاتی نباتیات داں ؛ نباتیات کا ایک شعبہ جو پودوں کےاستفادہ سے متعلق ہوتا ہے ۔

Economic break down : (n) (تاریخ) اقتصادی بحران ؛ اقتصادی درہمی برہمی ۔

Economic climate : (n) (تجارت) اقتصادی ماحول ؛ معاشیاتی ماحول ۔

Economic data : (n) (جغرافیہ) معاشی ڈیٹا ؛ معاشی اعدادو شمار ۔

Economic determinism : (n) (فلسفہ) معاشی جبریت ۔

Economic division : (n) (جغرافیہ) اقتصادی حصہ ۔

Economic effort : (n) (معاشیات) معاشی کوشش ۔

Economic environment : (n) (معاشیات) معاشی ماحول ۔

Economic exploitation : (n) (معاشیات)معاشی استحصال ۔

Economic forces : (n) (معاشیات) معاشی قوتیں ۔

Economic freedom : (n) (معاشیات) معاشی آزادی ۔

Economic Geography : (n) (جغرافیہ) معاشی جغرافیہ ؛ جغرافیہ کا وہ شعبہ جو اشیاء کی پیداوار و تقسیم اورطبعی و معاشی حالات کے باہمی رشتوں کا مطالعہ کرتا ہے ۔

Economic Geology : (n) (ارضیات) معاشی ارضیات ؛ ارضیات کا وہ شعبہ جو ارضی اشیاء کی معاشی افادیت پر غور کرتا ہے ۔

Economic good : (n) کوئی چیز یا خدمت جو انسان کے لئے مفید ہو اورجس کی قیمت ادا کی جائے ۔

Economic harmony : (n) (معاشیات) معاشی ہم آہنگی ۔

Economic health : (n) (تجارت) اقتصادی صحت ۔

Economic history : (n) (معاشیات) معاشیاتی تاریخ ۔

Economic holding : (n) (جغرافیہ) سود مند جوت ۔

Economic incentives : (n) (معاشیات) معاشی محرکات ۔

Economic interpretation of history : (n) یہ نظریہ کہ معاشی حالات خصوصاً معاشرہ کی تکنیکی سطح اور انسان کے معاشی رشتے سیاسی ، سماجی اور ذہن ارتقا کی راہ میں فیصلہ کن طور پر اثرانداز ہوتے ہیں ۔

Economic laws : (n) (معاشیات) معاشی قوانین ۔

Economic life : (n) وہ مدت جب کہ کوئی اقتصادی شےاپنی افادیت برقرار رکھے؛ (تجارت) معاشی زندگی ۔

Economic man : (n) (معاشیات) معاشی انسان : کلاسیکی معاشیات کا ایک فرضی شخص جو اپنے معاشی عوامل میں ایسے محرکات سےعقلی، باقاعدہ اور عاقبت اندیش طور پر سرگرم ہوتا تھا جو خود پسندانہ ، حریصانہ انداز نظر کے اعتبار سے قلیل المدت ہوا کرتے ہیں ۔

Economic management : (n) (تجارت) اقتصادی تنظیم یا نظام ۔

Economic map : (n) (جغرافیہ) معاشی نقشہ ۔

Economic motives : (n) (معاشیات) معاشی محرکات ۔

Economic obsolescence : (n) (تجارت) اقتصادی کہنگی ۔

Economic planning : (n) (جغرافیہ) معاشی منصوبہ بندی ۔

Economic poison : (n) کوئی شے یا مخلوط جو ایسے پودے یا جانوروں کے ضبط کیلئے ہو جن کی جراثیم کی حیثیت سے (جیسےزراعت، صنعت یا گھر بار میں) معاشی اہمیت ہو ؛ جراثیم کش ۔

Economic policy : (n) (معاشیات) معاشی پالیسی ۔

Economic prosperity : (n) (معاشیات) معاشی خوشحالی ۔

Economic ratio : (n) (تجارت) کفایتی نسبت ۔

Economic rent : (n) کسی جزو کے استعمال کا معاوضہ جو اس کی اصل افادیت سے فاضل ہوتا ہے ۔

Economic statistics : (n) (جغرافیہ) معاشی شمار و اعداد ۔

Economic strike : (n) اجرت ، اوقات کار یا کام کرنے کے حالات کے لئے ورکروں کی اسٹرائك جو مالك کے ناروا سلوك پر ہونے والی اسٹرائك کے برعکس ہوتی ہے ۔

Economic waste : (n) (تجارت) اقتصادی فضلہ ۔

Economical : (a) (۱) کفایت شعار۔(۲) معاشیات سے متعلق ؛ معاشی ۔

Economically : (adv.) کفایت شعاری سے ؛ معاشیات کے نقطہء نظر سے ۔

Economics /Economic Science: (n) ['L.oeconomica'.] معاشیات ؛ اقتصادیات ؛ وہ علم جس میں دولت کی پیدائش اور تقسیم سے بحث کی جاتی ھے ؛ معاشی کیفیت یا اہمیت ؛ لاگت اور نفع کا محاسبہ ۔

Applied economics : (معاشیات) اطلاقی معاشیات ۔

External economics : (معاشیات) خارجی کفایات ۔

Internal economics : (معاشیات) داخلی کفایات ۔

Rural economics : (معاشیات) دیہی معاشیات ۔

Scope economics : (معاشیات) معاشیات دائرہٴ عمل ۔

Theoretical economics : (معاشیات) نظری معاشیات ۔

Economism : (n) وہ نظریہ یا اصول جو معاشی مقاصد یا مفادات پر خاص زور دیتا ھے ۔

Economist : (n) (۱) گھریلو کاموں کی دیکھ بھال کرنے والا (متروک) ؛ (گھریلو) منتظم؛ کفایت شعار یا کفایت شعاری کا مبلغ ۔ (۲) معاشیات داں یا اس کا طالب علم ؛ ایک فرانسیسی دبستان ۔

Economization : (n) کفایت یا بچت پیدا کرنا ۔

Economize : (v) کفایت شعاری کرنا ؛ میانہ روی اختیار کرنا (مصارف میں) ؛ بچانا ؛ اقتصادی قدر و قیمت عطا کرنا؛ اعلیٰ مفاد کے لئے استعمال کرنا ۔

Economizer : (n) وہ شخص یا شے جو کفایت شعاری پیدا کرے ؛ (میکانیات) ایسا آلہ جس سے بچت پیدا ھو ۔

Economy : (n) [-(o)Fr.economie L.oeconomia.] (۱) جماعتی وسائل دولت کا نظم و نسق ۔ (۲) کفایت شعاری ۔ (۳) تنظیم ؛ اجتماعی تنظیم ؛ فطری تنظیم ۔ (٤) (مذہب) کسی عقیدے کو سلیقے سے پیش کرنا تاکہ نارضامندی پیدا نہ ھو۔ (٥) کسی ملک یا علاقے کی معاشی زندگی کی تنظیم ؛ معاشی نظام ؛ معیشی نظام کا کوئی گوشہ ؛ اقتصادی نظام کی خاص قسم یا اقتصادی پیش رفت کا مرحلہ ۔ (٦) (معاشیات) معیشت؛ کفایت؛ معاشی نظام ؛ (عضویات) کفایت ؛ نظام جسم ۔

Domestic economy : نظام خانہ داری ؛ تدبیر منزل ۔

Mixed economy : (معاشیات) مخلوط معیشت ۔

Planned economy : (معاشیات) منصوبہ بند معیشت ۔

Unplanned economy : (معاشیات) غیر منصوبہ بند معیشت ۔

Political economy : اقتصاد سیاسی ؛ معاشیات ؛ اقتصادیات ۔

Economy coil : (n) سلسلہ وار لیمپ کے گرد برقی تار کا لچھا جو برقی دور (سرکٹ) کو کھلنے سے روکتا ھے اگر لیمپ پھٹ جائے ۔

Economy of truth : (n) سچ کہنے میں بخل (حد سے زیادہ احتیاط ) کرنا ۔

Ecophene : دیکھو Ecad

Ecophenotype : ماحول کے اثرات سے تغیر یافتہ عضویہ ۔

Ecorche : (a) [Fr.'ecorcher.'] پوست کندہ انسان یا حیوان کی تصویر جس سے عضلات یا اعصاب نمودار ہوتے ہیں ؛ بدون پوست ؛ پوست کندہ ؛ (آرٹ) اعصاب نما ۔

Ecorticate: (a)[E-+corticate.] بغیر بیرونی پوست یا چھال کے ۔

Ecospecies : (n) (حیاتیات) ماحولی نوع ۔

Ecostate : (a) [L.costrarib + -ate.] (۱) (نباتیات) (پتیوں کےلئے) بے رگ ۔ (۲) (تشریح) غیر ضلعی ۔

Ecostic /Ecoparasite : (حیاتیات) بے ضرر طفیلیہ ۔

Ecotone : (n) [fr.Gr.tonos.] دو متصل ماحولی انواع کا درمیانی علاقہ (جیسے جنگل اور مرغزار) جن کے مشترک عضویے میں مقابلہ بازی ھوتی ھے ۔

Ecotype : (n) (حیاتیات) ماحولی نوع ' ماحولی نوع کی ایک قسم جس کے افراد ایک دوسرے سے بارور ھوتے ہیں لیکن وہ اپنی انفرادیت ، ماحولی انتخاب اور علیحدگی کے ذریعہ بر قرار رکھتے ہیں ۔

Ecphonesis : (n) [Gr.] چیخ پکار ؛ بانگ پکار ۔

Ecphore : (v) [ -Gr.'ekphore'.] تحریک دینا ؛ قوت دینا ؛ تحریر کو نمایاں کرنا ۔

Ecphyadectomy : (n) (جراحی) زائدہ براری ۔

Ecphylaxis : (n) (طب) عدم تحفظ ۔

Ecphyma : (n) (طب) برآمدگی ؛ ورم ۔

Ecrase : (a) [F.'ecrase'.] (خصوصاًچمڑے یا پارچے کے لئے) دبا ہوا ؛ کچلا ہوا ۔

Ecrasement : (n) (جراح) مختنقه کاری ۔

Ecraseur : (n) [Fr.] (جراحی) مختنقه ۔

Ecroulement : (n) [Fr.] انہدام (مکان وغیرہ کا) ۔

Ecru : (n) [Fr.] (۱) ہلکا زردرنگ ۔ (۲) (سوتی کپڑوں کےلئے) ہلکا زردی مائل بھورا رنگ ۔

Ecru silk : (n) معمولی اور گھٹیا ریشم ۔

Ecstasiate : وجد میں لانا (کسی کو) ۔

Ecstasis : (n) (۱) حال ؛ سرور ۔ (۲) (طب) وہ عصبی مرض جس میں ذہن سوا ایک خاص خیال کے بالکل خالی ہوتا ہے ۔ (۳) وجد ؛ غایت انبساط ۔ (٤) شاعرانہ ترنگ یا جنون ۔

Ecstasize : (v) دیکھو Ectasiate

Ecstasy/Ecstacy : (n) [OFr.'extasie'.] دیکھو Ecstasis

Ecstasy : (v) وجد میں لانا ؛ حال و کیف پیدا کرنا ۔

Ecstatic : (a) [Fr.'extatique'.] وجد آفریں ؛ وجد آور ؛ وجدی ؛ سرور آور ؛ حالت وجد میں ۔

Ecstatic : (n) وہ شخص جو وجد و حال کی سی کیفیتوں میں مبتلا ہو ۔

Ecstatical : (a) (متروک) وجدی ؛ حالت وجد میں ۔

Ecstatically : (adv.) وجد آور طور پر ۔

Ectad : (adv.) (تشریح) خارج رویہ ؛ باہر کی طرف ۔

Ectadenia : (n) (حیوانیات) براری غدود ۔

Ectal : (a) (عضویات) بیرونی ؛ خارجی ۔

Ectasia : (n) [Mod.L.] (طب) اتّساع ؛ تمدد ؛ کسی کھوکھلے یا نلکی نما عضو کا پھیلنا ۔

Ectasis/Ectases : (n) [Mod.L.] تمدد ؛ اتساع ؛ پھیلنا ؛ کوتاہ رکن تہجی (بول) کا تمدد ؛ تشدید ؛ مد ؛ (طب) مرض اتساع ۔

Ectatic : (a) [L.'ectaticus.'] (طب) متمدد ؛ اتساعی ۔

Ectene : (n) [Gr.'ektene'.] وہ دعا جو پادری پڑھتا ہے اور حاضرین دہراتے ہیں ۔

Ectental line : (n) (حیوانیات) وربر میل خط ۔

Ectepicondylar : (a) (حیوانیات) بر فلسطاعی منفذ ۔

Ecterograph : (n) (طب) معائی حرکات نگار ۔

Ecteron : (n) (۱) دیکھو Ecderon ۔ (۲) برطانوی دانشمند ہکسلے کی اصطلاح ہے ، قشر خارجی یا روپوست کے لئے ۔

Ectethmoid : (n) (حیوانیات) بر مصفاتی ۔

Ecthlipsis : (n) [Mod.L.] (قواعد) ادغام ؛ بولنے میں کسی حرف کے تلفظ کا حذف کردینا ۔

Ecthoraeum : (n) (حیوانیات) نیشہ ۔

Ecthyma : (n) [Mod. L.] (طب) نافتیت : آبلے ؛ چھالے ؛ اکتیما ؛ زرد زخم کی مانند ایک مرض ۔

Ecthyreosis : (n) (طب) عدم ورقیت ۔

Ecto- : (۱) (سابقہ) بیرونی ؛ خارجی جیسے (ectopasm) ۔ (۲) بیروں (ectocardia) ۔

Ecto fossa : (n) (حیوانیات) بیروں لحمہ ۔

Ectoblast : (n) (حیوانیات) بروں نہوض ؛ خلیہ کاباہری غلاف ؛ خارجی حصہ ۔

Ectobronchus : (n) (حیوانیات، جراحی) بر شعیبہ ۔

Ectocanthion : (n) وہ نقطہ جہاں اوپر اور نچلی پلکوں کےباہری سرے ملتے ہیں ۔

Ectocardia : (n) [L.] (طب) قلبی غیر وضعی ؛ قلب کی غیرمعمولی پوزیشن ۔

Ectocarpaceae : (n) [L. fr. 'Ecto -carpus'.] بھورے رنگ کا ایک سمندری الگا جو دنیا کے ہر حصہ میں پایا جاتا ہے ۔

Ectocarpales : (n) [NL.fr. Ectocarpus+-ales.] (نباتیات) بھورے رنگ کا ایک الگا ۔

Ectocarpous : (a) (نباتیات) بُر ثمرہ ۔

Ectochone : (n) (حیوانیات) قیفہ سر ۔

Ectocoelic : (a) (حیوانیات) بروں قعری ۔

Ectocommensal : (n) ایک عضو یہ جو ایک دوسرے عضویہ کے جسم پر طفیلی کی حیثیت سے رہتا ہے ۔

Ectocondyle : (n) [Ect -+coudyle.] کسی استخواں کی عرضی تقلی ۔

Ectoconus : (n) [NL.fr.ect-+L. conuscome.] شمالی امریکا کے دودھیل جانداروں کی ایک قدیم نوع جو جنگلات میں رہا کرتے تھے ۔

Ectocornea : (n)[NL.fr.ect-+ML.cornea.] قرنیہ کی باہری تہ ۔

Ectocuneiform : (a) [Fr. or Mod.L.] ٹخنے کی ہڈیوں میں سے ایک کا یا اس سے متعلق ۔

Ectocyst : (n) [Gr.] (۱) (حیوانیات) بروں ابنان ؛ بروں خریطہ ؛ حیوان خانے کی دیواروں کا خارجی غلاف ۔ (۲) (طب) بروں دویرہ ۔

Ectoderm : (n) [Gr.'Ekto - + 'derma.'] (۱)میڈوسا یا دوسرے دو نہوضی جاندار کا خارجی سلولی غلاف ۔ (۲) جنین کی تین تخمی تہوں کی سب سے خارجی تہ ۔ (۳) (عضویات ، حیوانیات) بیرونی جلد ۔

Ectodermal gland : (n) (حیوانیات) بر جلدی غدود۔

Ectodermal villi : (n) (حیوانیات) برجلدی ابھار ۔

Ectodynamomorphic/Ek- : (a) خارجی (جیسے آب وھوا) حالات یا عناصر سے ھونے والے تغیرات کی خاصیت رکھنے والا ۔

Ectogenesis : (n) [NL.fr. ect - + L genesis.] (۱) (نباتیات) بروں نموی ۔ (۲) (نباتیات) تاثر بیروں ۔ (۳) عضویہ سے باہر اجسام یا ہیئت کی تولید ۔

Ectogony : (n) (نباتیات) برنموئی ۔

Ectolecithal : (a) (حیوانیات) بروں زرویہ ۔

Ectoloph : (n) (حیوانیات) بروں کنگرہ ۔

Ectomere : (n) (حیوانیات) بروں پارہ ۔

Ectomorph : (a) (فلسفہ ، تعلیمات ، نفسیات) لاغر اندام ۔

Ectomorphy : (n) (فلسفہ، تعلیمات، نفسیات) لاغراندامی ۔

– ectomy : [Gr.'ektome'.] ایک یونانی لاحقہ بمعنی "قطع" جو دوسرے لفظوں سے مل کر مرکب الفاظ بناتا ھےاوراس کا کام یہ ھے کہ عمل جراحی کے ذریعہ کسی عضو کو کاٹاجائے (جراحی) برآری ؛ استیصال ۔

Ectone : (n) (طب) طبقہٴ طنش ۔

Ectonuclear : (a) (نباتیات) بروں نواتی ۔

Ectopalagium : (n) (حیوانیات) بروں حاشیہ ؛ بروں جھلی دار پر ۔

Ectoparasite : (n) (حیوانیات) بروں طفیلی ؛ جلد سے غذا حاصل کرنے والا طفیلی ۔

Ectophyte : (n) (نباتیات) بر نبات ؛ بر طفیلیہ ۔

Ectopia /Ectopy : (n) [Mod.L.] (طب) بے جائی؛ بے محلی ۔

Ectopia vesicae : (n) (طب) بے جائی مثانہ ۔

Ectopic pregnancy : (n) رحم سے باہر وضع حمل ۔

Ectoplasm : (n) [Gr.Ecto-+'plasma'.] (حیوانیات) بروں مایہ؛ Endoplasm کے برعکس امیبا یا اس قسم کے عضویہٴ جسم کا خارجی غلاف ۔

Ectoproctous : (a) [Gr. ecto -+'proklos.'] Ectoprocta کی نوع سے تعلق رکھنے والا ایک حشرہ ۔

Ectopterygoid : (a) (حیوانیات) بروں پر نما ۔

Ectosarc : (n) [Gr.Ecto-+ 'sarkos.] (حیوانیات ) بروں مایہ ؛ بروں لحمہ ' امیبا جیسے جاندار کی خارجی شفاف تہ ۔

Ectoscopy : (n) (طب) بروں بینی ۔

Ectosome : (n) (حیوانیات) بیرونی جسم ۔

Ectospore : (n) (نباتیات ، حیوانیات) بروں بدرہ ؛ بروں برزہ ۔

Ectostosis : (n) [Gr.Ecto -+'ostosis.'] (طب) بروں تعظم ؛ ہڈی کی خارجی نمو ۔

Ectotheca : (n) (حیوانیات) بروں صرّہ ؛ بیرونی غلاف ۔

Ectotherm : (n) ایک سرد خون جانور ۔

Ectothrix : (a) [fr.ect -+Gr.'thrix'.] (حیوانیات) برون شعریہ ۔

Ectotrachea : (n) (حیوانیات) بیرونی سانس نالی ۔

Ectotrophic : (a) (نباتیات) برون غذائی ؛ (حیوانیات) برون پرورش ۔

Ectozoa : (n) [L.fr.ect -+ zoa.] بیرونی طفیلیہ ۔

Ectozoan : (a) بیرونی طفیلیہ سے متعلق ۔

Ectozoic : (a) کسی جانور کے باہری جسم پر زندہ رہنے والا ۔

Ectozoon : (n) (حیوانیات) برون حوین ؛ برون طفیلی ؛ جسم کی سطح میں رہنے والا کوئی طفیلی کیڑا ۔

Ectro - : [L.] ایک یونانی سابقہ بمعنی منحرف یا ناقص جیسے Ectrodactylic ۔

Ectrodactylie : (n) انگلی کا کم ہونا ۔

Ectromelia : (n) [L.ectro + -melia.] (طب) بے جوارحی ۔

Ectromelus : (a) (طب) عدیم الجوارح ؛ ناقص الجوارح ۔

Ectromely : (a) (طب) ناقص الخلقت ۔

Ectropion /Ectropium : (طب) شترہ، خارجی ؛ باہر کی طرف پلٹنا خصوصاً پلک چشم کا ۔

Ectrotic : (a) [ -Gr.'ektrotikos.'] سقط کنندہ، جو اسقاط جنین کا موجب ہو ؛ سقط مرض ۔

Ectypal : (a) (۱) برجستہ ۔ (۲) محدب ۔

Ectype : (n) [-Gr.'ektypon.'] (۱) (فلسفہ) نقل مطابق اصل ۔ (۲) (فلسفہ) شبیہ تصور ۔ (۳) محدب یا برجستہ شے ۔

Ectypography : (n)[Gr.'ektypos'+Graphy'.] سیاہ قلم کاری کی ایک قسم جس میں خطوط ابھرے نظر آتے ہیں ۔

Ecu : (n) [Fr.] فرانس کا ایک چاندی کا سکہ ؛ پانچ فرانکی سکہ ۔

Ecuador : (a) جمہوریہ ایکویڈر کا یا اس سے متعلق؛ ایکویڈر میں مروج طرز یا اسٹائل کا ۔

Ecuadarian : (a) ایکویڈر کی خاصیت رکھنے والا یا اس سے متعلق ؛ باشندگان ایکویڈر کی خاصیت رکھنے والا یا ان سے متعلق ۔

Ecumenacy : جہانی؛ ساری دنیا سے متعلق (خصوصاً کلیساؤں کے بارے میں کہا جاتا ہے) عام ؛ سارے اہل جہاں سے متعلق ۔

Ecumene : (n) [Gr.'oikoumene'.] (۱) دنیا کا وہ خطہ جو مستقل یا عارضی طور پر آباد ہو ؛ ریاست کاوہ حصہ جو مرکزی طورپر اہم ہو اورجہاں نقل وحمل کے وسائل بیشتر ہوں ۔ (۲) اعلیٰ ثقافت کاوہ مرکزی علاقہ جس کےمقابلہ میں ہم جوار علاقےپس ماندہ ہوں ؛ تہذیب ۔

Ecumenic/Ecumenical : (a) [L.] (۱) اثر ؛ استعمال یا وسعت کے اعتبار سے ہمہ گیر ، آفاقی یا عمومی ۔ (۲) سارے کلیساؤں سے متعلق ؛ عالمی تحریک کا یا اس سے متعلق ؛ ہمہ گیر کلیسائی وحدت کا یا اس سے متعلق ؛ عالمی کلیسائی وحدت کا حامل؛ بیسویں صدی کی عالمی کلیسائی وحدت پر مبنی مذہبی تنظیم کا یا اس سے متعلق ۔

Ecumenical conference : (n) (تاریخ) کلیسا کی عالمی کانفرنس ۔

Ecumenicalism : (n) عالمی عیسائیت کے اصول وطریق کار خصوصاً وہ جو عالمی تحریک کے حامل ہوں ۔

Ecumenically : (adv.) عالمی طور پر؛ ہمہ گیرحیثیت سے؛ اس طرح جس سے کلیسا کی عالمی وحدت ظاہر ہو ۔

Ecumenicism : (n) دیکھو Ecumenicalism

Ecumenicist : (n) وہ جو آفاقیت کا موید ہو خصوصاً کلیساؤں کی عالمی وحدت کا ۔

Ecumenicity : (n) [Ecumenic + -ity.] آفاقی یا ہمہ گیر ہونے کی کیفیت یا صفت ؛ عالمی عیسائیت ۔

Ecumenics : (n) عیسائی کلیسا کی نوعیت ، غایت ، مسائل اور نقطہ، نظر کا مطالعہ ۔

Ecumenism : (n) آفاقی اصول وطریق کار خصوصاً وہ جو عالمی تحریک سے روشن ہو ۔

Ecumenist : (n) آفاقی تحریک کا موید ۔

Ecus : (n) [Fr.] Ecu کی جمع ۔

Eczema : (n) [Mod.L.] (طب) جمرہ ؛ چھاجن ؛ چنبل ؛ اکزیما؛ جلد کی شدیدیا مزمن غیر متعدی سوزشی حالت جو قشری اور پپڑی دار ہوتی ہے ۔

Eczema of the ear : (n) (طب) قُلاع الاذن : کان کی پھنسیاں ۔

Eczematization : (n) جِلد کا اکزیمائی خلل جس سے دوسری جِلد متاثر ہوجائے ۔

Eczematogenic /Eczematogenous : (a) اکزیما پیدا کرنے والا ۔

Eczematoid : (a) اکزیما کے مشابہ ۔

Eczematous : (a) اکزیما میں مبتلا ۔

-ed : [OE.ed.OFris.] (۱) لاحقہ جو فعل ماضی اور اسم مفعول بناتا ھے جیسے blessed, decayed, learned - (۲) حامل : رکھنے والا (اسم سے بننے والی صفت میں) جیسے cultured, moneyed یا مرکبات میں جن کے آخر میں اسم ھوں جیسے three storied, two -legged : اسم سے بننے والی صفتوں میں ed کی خصوصیت رکھنے والا جیسے Dogged, Bigoted وغیرہ ۔

Edacious : (a) [L.'edax, edac'-+-ous.] کھانے سے متعلق؛ کھاؤ : پیٹو : شکمو : جس کو کھانے کا ھوکا ھو : اکھوری : (استعارتاً) حریص ۔

Edacity : (n) [L.'edacitas'.] پیٹو پن : ھوکا : شکم پرستی : پرخوری : تباہ کن صفت : (متروک) (طب) جوع البقر : ھوکا ۔

Edam : (n) [fr. Edam, Netherlands.] ولندیزی پنیر ۔

Edaphic : (a)[fr.G K Edaphos.] (۱) زمین کا یا اس سے متعلق؛ زمینی؛ کِلی ۔ (۲) زمین کے عناصر سے پیدا شدہ یا متاثر (جیسے نمکینیت، القلویت وغیرہ) ۔

Edaphic climax : (n) ماحولی عروج جو زمین کے عناصر ، آب و ھوا اور طبیعی حالات سے پیدا ھو ۔

Edaphodont : (a) [-Mod. L.'edaphodus'.] (فوسلیات) Edaphodus کی جنس کی مچھلی کا فوسیل : فیل ماہی ۔

Edaphology : (n) طینیات : اراضیات : مٹی کا علم ۔

Edaphon : (n) [fr. G K Edaphos .] زمین کے اندر رہنے والے جاندار اور پودے ۔

Edda : (n) [of disputed etym.] شمالی یورپ کی اقوام کے افسانے اور منظومات جو زمانۂ ماضی کی یادگار رہ گئے ہیں ۔

Edder : (n) [Doubtful identified W.O.E.edor.] جبے وغیرہ کو مضبوط کرنے والا چوبی تسمہ ۔

Edder : (v) چوبی تسمے سے جبے وغیرہ کو مضبوط کرنا ۔

Eddering : (n) ایسے تسمے میں استعمال ھونے والی اشیاء ۔

Eddish : (n)[ME.eddysche, prob fr.OE.] (۱) (متروک)جانوروں کو دام میں لانے کے لئے محصور چراگاہ یا پارک ۔ (۲) وہ گھاس جو دوبارہ اگتی ھے : تھنٹی : تھنٹی دار میدان ۔

Eddo : (n) [of African origin.] (۱) تارو : لوف ۔ (۲) جڑ یا تنا جو غذا میں کام آتا ھے؛ خصوصاً تارو کی جڑ ۔

Eddoes : (n) [A gold coast word.] قلقاس کی بصلی دار ساق یا ریشے ۔

Eddy : (v) چکر کھانا : بھنور بننا ۔

Eddy : (n) [prob. f. base of OE.] ورطہ : گرداب : بھنور : پانی : آندھی : کہرے : دھوئیں وغیرہ کے پیچ یا چکر ۔

Eddy currents : (n) (برقیات) گردابی رویں : ایڈی رویں : (جغرافیہ) بھنورنمارویں ۔

Eddying : (n) (موسمیات) ھَوائی بھنور ۔

Eddywind : (n) (موسمیات) بگولا : گردباد ۔

Edel weiss : (n) [ F.G. edel + weiss] ابزالعذرا : (نباتیات) کوہستان آلپ کا ایک پودا جس میں سفید پھول پیدا ھوتے ہیں اور یہ سوئزرلینڈ کے پہاڑوں کی انتہائی بلندیوں پر پایا جاتا ھے ۔

Edeleanu process : (n) [L . Edeleanu 1941 Romanian chemist.] محلول سلفرڈ آئی آکسائڈ سے پیٹرولیم صاف کرنے کا ایک طریقہ ۔

Edema : (n) [Gr.'Oidema'.] استسقاء لحمی : ایڈیما : ورم یا سوجن ۔

Edema of the leg : ورمِ پا ۔

Edematose/– ous/ Oedematose : (n) ورمی : آماسی : پھولا ۔

Eden/Edene : (n) [Fr.'Eden'] حضرت آدم و حوا کا مسکن : باغ عدن : فردوس بریں : غایت سرور انبساط ۔

Edenata/Edenatal : (n) [f.GK. oidema.] (۱) غیرفطری آماس یا سوجن (رطوبت کے نسیج میں جمع ہو جانے سے) ۔ (۲) نامناسب روشنی اور حرارت کی موجودگی میں سلول میں فاضل رطوبت جمع ہوجانے سے پودے کے اعضا میں پھولن : پودوں کی خاص مختلف بیماریوں میں سے کوئی ایک (جیسے ثماتر میں) جس میں پھولن پیدا ہوتا ہے ۔

Edenic : (a) ادیما (آماس) کا یا اس سے متعلق یا اس سے متاثر ؛ باغ عدن کی طرح یا اس سے متعلق ۔

Edenize : (v) باغ عدن کی طرح بنانا: عدن یا فردوس میں داخل کرنا ۔

Edental : (a) [L.'dens, dent'.] ادنت ؛ بے دانتا جانور۔

Edentata : (n) [Mod.L.] (حیوانیات) دودھیل جاندار کی ایک نوع جسے اگلے دانت نہیں ہوتے جیسے مورخور ، تنبل وغیرہ ۔

Edentate : (a) [-L.'edentatus.'.] جس کے اگلے دانت نہ ہوں ؛ ادنت ؛ پوپلا ۔

Edentate : (n) (جمع) بے دانتا جانور؛ (مزاحاً) وہ شخص جس کے دانت ختم ہوگئے ہوں ۔

Edentate : (a) [L.edemtatus.] (حیوانیات) بے دنتیلا ۔

Edentulous : (a) [L.edentulus'+—ous] (۱) ادنت ۔ (۲) ایسے جانوروں سے متعلق ۔

Edeology : (n) (تشریح ، حیوانیات) تناسلیات ۔

Edessan : (n) [Edessa, Mesopotania+E–an or-ene.] قدیم میسوپوتامیہ کے ایک شہر کا یا اس سے متعلق ۔

Edestin : (n) (۱) (کیمیا) ایڈسٹن ؛ بہت سے خوردنی بیجوں میں پایاجانےوالا ایک قلمی گلوبولین ۔ (۲) ایک قلمی گلوبولین جو خاص طور پر سن کے بیجوں سےحاصل ہوتا ہے اور جن میں تمام ضروری امینوایسڈ پائے جاتے ہیں ۔

Edgar : (n) مصنفوں کی پیشہ ور تنظیم کی جانب سے پُر اسرار تصنیف کے لئے کسی مصنف کو انعام میں ملنے والا ایڈگرایلن پو کابسٹ ۔

Edge : (n) [OE. 'ecg.'] (۱) سیدھی ڈھلان کا کنارا؛ کگر؛ دو ڈھلوان سطحوں کےملنے سےجو کنارا پیدا ہوتا ہے۔ (۲) تیزی ؛ کاٹ ؛ دھار؛ باڑھ (مجازاً) اثر؛ نفوذ؛ شدت (آرزو) ؛ نازک وقت یا حالت ۔ (۳) دو سطحوں کےاچانک ملنے والا خط ؛ کنارا ۔ (٤) حصاری خط ۔ (٥) کتاب ، سکےجیسی اشیاء کانسبتاً پتلا کنارا ۔ (٦) (مجازاً) (ڈانگ وغیرہ کا) کنارا ۔

Do the inside, outside edge : اسکیٹ کے اندرونی یابیرونی سروں پر چلنا ۔

On edge : مشتاق ؛ آرزو مند ؛ بے صبر ۔

On the edge of : (کسی کام کو انجام دینے) پر۔

To have no edge : تیز نہ ہونا ۔

To set the teeth on edge : دانت میں ناخوشگوار جھنجھناہٹ پیدا کرنا ؛ دانت کند کرنا ؛ نیز استعارتاً ۔

To take the edge off : کمزورکرنا ؛ کند کرنا ۔

Edge : (v) [ME.'eggen'.] (۱) تیز کرنا ؛ دھاربنانا ۔ (۲) کنارا ہونا: کور ہونا؛ کند کرنا (دانت) ۔ (۳) حاشیہ ٹانکنا ؛ جھالر لگانا ۔ (٤) اکسانا ؛ بھڑکانا ۔ (٥) دیکھ دیکھ کر قدم دھرنا؛ دھیرے دھیرے آگےبڑھنا ۔ (٦) ہوشیاری سے شامل ہونا ۔

Edge one's way through the crowd : بھیڑ میں سے آہستہ آہستہ آگے بڑھنا ۔

To edge in (a word, etc.) : (باتونی آدمی کے وق سکوت میں) ایک آدھ بات کہہ دینا ۔

Edge-bone : Aitch-bone کی بدلی ہوئی شکل ۔

Edge-dislocation : (n) (طبیعیات) کنارہ بے محلی ۔

Edge-effect : (n) (۱) پودوں کا آس پاس کے جانوروں کی تعداد اور نوعیت پر اثر ۔ (۲) ایک خاص طبعی حالت (جیسے برقی سطح کی کثافت یا ہیجان) جو کسی حلقہ کے کنارے واقع ہو ۔

Edge-iron : (n) مالی کا ایک اوزار جو سبزہ بندی کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Edge-joint : (n) بنشی ؛ دو کوروں سے بننے والا جوڑ جس سے گوشہ بن جائے ۔

Edge-lighting : (n) کسی شفاف شے (جیسے پلاسٹک) کی شعاع ریزی صلاحیت (جیسے چادر کے کناروں سے) ۔

Edge-mill : (n) کچی دھات پیسنے والی چکی ۔

Edge-on : آمادہ کرنا ؛ ترغیب دینا ؛ اکسانا؛ ابھارنا ۔

Edge-out : (v) تھوڑی سی شکست دینا یا فوقیت پالینا ۔

Edge-rail : (n) ریلوے اسٹیشن کی وہ پٹریاں جن پر مال گاڑیاں ٹھہرتی ہیں ۔ (۲) ریل کی حفاظتی پٹری جو میل لائن کے کنارے واقع ہو ۔

Edge-roll : (n) وہ اوزار جس سے کتاب کی جلد پر نقوش ابھریں ۔

Edge-shot : (a) کور کی مانند مستوی ۔

Edge-stitch : (v) کپڑے کی تہ کے کنارے آرائش کے لئے سلائی دینا ۔

Edge-stone : (n) (۱) سنگ حاشیہ ۔ (۲) رولر ۔

Edge-tone : (n) ہوا کی لہر سے پیدا ہونے والا آہنگ (جیسے مرلی میں) ۔

Edge-trim : (n) تلوار کے کنارے میں جلد کاری کے خط وخال ۔

Edge-water : (n) وہ پانی جو بالو میں پائے جانے والے پٹرولیم کے نیچے ہو ۔

Edge-ways/-wise : (adv.) (۱) (دو چیزیں باہم) کنارے کنارے ۔ (۲) دھار کی جانب ۔

Edge-well : (n) کسی تیل یا گیس کے سرچشمہ کے کنارے پر واقع کنواں ۔

Edge-wheel : (n) ایک پہیہ جو اپنے کور پر مدور یا حلقہ وار حرکت کرے ۔

Edge-warth -Marshall index number : (شماریات) اجورتھ؛ مارشل اشاریہ عدد ۔

Edged : (a) (۱) خاص قسم کا کنارا یا کور رکھنے والا؛ کئی کناروں کا حامل ۔ (۲) تیز ؛ برّاں ؛ سخت ۔ (۳) (نباتیات) حاشیہ دار ؛ کنارہ دار ۔

Edged-tool : (n) دھار دار اوزار ؛ کاٹنے کا اوزار ۔

Edgeless : (a) بے باڑھ ؛ کند ؛ کھونڈا ؛ غیر حاشیہ دار ؛ بے لبہ ۔

Edgeling/-long : (adv.) (۱) کنارے پر ۔ (۲) حاشیہ کے ساتھ ۔

Edger : (n) (نجاری) کنارہ کٹ (آرا) ۔

Edginess : (n) (۱) کسی خاکہ میں تیکھے خطوط یا زاویوں کا ہونا ۔ (۲) کسی کنارے پر واقع ہونے کی حالت ۔

Edging : (n) کور ؛ حاشیہ ؛ جھالر ؛ گوٹ ؛ سنجاف ۔

Edging : (n) (۱) کنارا یا کور پیدا کرنے والی کوئی شے ۔ (۲) کور بنانے میں خراب ہونے والی لکڑی کا ٹکڑا ۔

Edging grinder : (n) بیکار لکڑی کو پیسنے والی ایک مشین ۔

Edging knife : (n) دھار بنانے والا چاقو ۔

Edging- shears : (n) (۱) چمن کے چھانٹنے کی قینچی ۔ (۲) (نباتیات) چھانٹ قینچی ۔

Edgingly : (adv.) رفتہ رفتہ ؛ تھوڑا تھوڑا کرکے ۔

Edgy : (a) (۱) تیکھے خطوط والی (تصویر) ۔ (۲) چڑچڑا ؛ تیکھا ؛ بھرا بیٹھا ۔ (۳) تیز دھار والا ۔

Edible : (n&a) [ -Late L - 'edibilis.'] (۱) خوردنی ؛ ماکول ۔ (۲) (جمع میں) ایسے پرندوں کا گھونسلا جو کھائے جاتے ہیں ۔

Edible birds nest : (n) جنوبی ایشیا اور ہم جوار جزیروں کے مختلف چھوٹے پرندوں کا گھونسلا ۔

Edible canna : (n) ایشیا کی جڑی بوٹی ۔

Edible dormouse : (n) (حیوانیات) یورپ خصوصاً خطۂ بحر روم کے مختلف عام خرموش میں سے کوئی ایک ۔

Edible frog : (n) یورپ میں پایا جانے والا مینڈک ؛ یورپی مینڈک ۔

Edible galingale : (n) خلنجان ۔

Edible snail : (n) غذا میں کام آنے والا گھونگا ۔

Edibility/Edibleness : (n) (کسی چیز کے) کھائے جانے کی صلاحیت ۔

Edict : (n)[ME.-L.edictum.] فرمان حکومت؛ فرمان جوبادشاہ کی طرف سے رعایا کےلئے صادر کیاجائے؛ قانون یا اعلان جس کی حیثیت قانون کی ہو ، خصوصاً رومی اور فرانسیسی بادشاہوں کے فرمان ؛ (نیز استعارتاً) فطرت کےعام فرمان؛ (سیاسیات)فرمان ۔

Edict of wantes : فرانس کے بادشاہ ہنری چہارم کا فرمان (۱۵۹۸ء) جس کی رو سے پروٹسٹنٹوں کو رواداری حاصل ہوئی تھی جسےلوئی چہاردہم نے منسوخ کردیا۔

Edictal : (a) [-Late L.'edictalis.'] کسی فرمان کا یا اس سے متعلق ؛ حامل فرمان ؛ حکمی ؛ فرمانی۔

Edictally : (adv.) فرمان کی رو سے ۔

Edicter : (v) فرمان یا قانون کے طور پر جاری کرنا؛ حکم نامہ صادر کرنا؛ اصول وضوابط وضع کرنا ۔

Edictum : (n) قدیم روم کے انصاف کے اصول و نظریےجن کا اعلان بادشاہ کی طرف سے ہوتا تھا۔

Edictum prepetum : (n) دائمی فرمان ۔

Edictum provincialia : (n) صوبوں کےلئے مخصوص فرمان ۔

Edictum urbana : (n) شہر میں رہنے والوں کے لئے مخصوص فرمان ۔

Edificant : (a) (متروک) تعمیر بخش ؛ تہذیب بخش۔

Edificate : (a) (متروک) تعمیر شدہ ؛ بنا ہوا ۔

Edification : (n) (۱) تعمیر(شاذونادر)؛ (متروک) عمارت؛ نیز استعارتاً ۔(۲)(استعارتاً) عقیدہ اورپاکیزگی کا ترقی پانا ؛ تہذیب اخلاق ؛ ذہنی یا اخلاقی ترقی ؛ افادیت روحانی ؛ نصیحت (اب اکثر طنزاً) اخلاقی اصلاح ۔

Edificative : (a)[-med. L.'edificativus'.] سازندہ؛ تعمیربخش؛ مہذب ؛ اخلاق ؛ مقدس کرنے والا ۔

Edificatory : (n) [-Late L.'aedificatorius'.] (۱) سازندہ؛ تعمیر کےلئےمطلوب یا مناسب ۔(۲) مہذب ۔

Edifice : (n) [-(O) Fr.'edifice'.] (۱) حویلی ؛ عمارت ؛ (بڑی) جیسے گرجا کی عمارت ؛ محل ؛ قلعہ ؛ نیز استعارتاً : شاندار عمارت ۔(۲) (متروک) طرز عمارت۔

Public edifices : عام عمارتیں ؛ پبلک عمارات ۔

Edificial : (a) بڑی عمارت یا محل کا یا اس سے متعلق ؛ تعمیری۔

Edify : (v) [(O)F.'edifier-'] (۱) افادہ روحانی کرنا؛ (کسی کی) روحانی کیفیت میں ترفع پیدا کردینا؛ اخلاقی اصلاح کرنا (اکثر طنزاً) ۔ (۲) (شاذ) بنانا ؛ تعمیر کرنا ؛ قائم کرنا ۔(۳) (متروک) قائم کرنا ؛ تعمیر کرنا ۔(٤) (متروک) بڑھنا ؛ ترقی کرنا ؛ نشوونما پانا ۔

Edifying : (a) مہذب اخلاق ؛ اخلاقی اور روحانی ترفع پیدا کرنے والا (کبھی طنزاً)۔

Edifyingly : (adv.) اخلاقی وروحانی رفعت پیدا کرتے ہوئے۔

Edifyingness : (n) تہذیب اخلاق ؛ اخلاقی و روحانی ترفع پیدا کرنے کی صفت ۔

Edile : (n) (۱) Aedile کی متبادل صورت ۔ (۲) روم کا رئیس بزرگ جو عمومی عمارات، نمائش گاہ اور حفاظتی امور کا ذمہ دار ہوتا تھا ۔ (۳)میونسپلٹی کا ذی رتبہ رکن۔

Edinburgh : (n) [fr.Edinburgh, Scotland.] اسکاٹ لینڈ کے دار السلطنت ایڈنبرگ کا یا اس سے متعلق ؛ ایڈنبرگ میں مروجہ قسم یا طرز کا ۔

Edingtonite (n) [f.the Swuame Edington+ -ite 26.] (معدنیات) ایک ہلکی سفید اور نیم شفاف معدنی شے جو خصوصاً المونیم اوربیریٹا وغیرہ کے سیلیکیٹ کی حامل ہوتی ھے ۔

Edison battery/- storage battery : ایک بیٹری جس کا فریم اسٹیل کا ہوتا ھے اورجس میں کاسٹک پوٹاش کا محلول ہوتا ھے؛ نیکل ہائڈروکسائڈ اورلوہا پلیٹ کے کارگذار ایجنٹ ہوتے ہیں۔

Edison cell : (n) کسی ایڈیسن بیٹری کا سیل (برقی خانہ) ۔

Edison effect : (n) حرّ روانی کی رو جو بلب میں مزید الکٹروڈ کے داخل کرنے اورمثبت سرے سے خارجی طور پر جوڑنے پر ظاہر ہوتی ھے ۔

Edit : (v) [fomative fr. editor.] مدون کرنا ؛ مرتب کرنا ؛ تہذیب وترتیب دینا؛تحریروں کو کاٹ چھانٹ کےبعد شائع کرنا ؛ حذف کرنا ؛ ترمیم کرنا ؛ خارج کرنا ؛ (عموماً Out کے ساتھ استعمال ہوتا ھے)۔

Edition : (n) [MF'edition'.] اشاعت ؛ طبع (مثلاً پہلی اشاعت، طبع اعلیٰ وغیرہ) تعداد اشاعت (ایک بار اور ایک مطبع کی چھپی ہوئی چیز کا شمار) ؛ وہ شخص جو شکل و کردار میں دوسرے کے مشابہ ہو ؛ تولد ؛ پیدائش ؛ ترتیب وتدوین ؛ کسی کتاب یا ادبی تصنیف کی پہلی یا دوسری اشاعت جس میں متن پر عالمانہ بحث ہو اور تعلیمات وحواشی شامل ہوں جیسے کلیات شاد کا بہار اردو اکادمی اڈیشن۔

Cheap edition : سستی اشاعت : سستا ایڈیشن ۔

Library edition : لائبریری اشاعت ؛ لائبریری ایڈیشن ۔

Pocket edition : جیبی ایڈیشن ؛ پاکٹ اڈیشن ۔

Edition bindery : (n) کتابوں کے مکمل ایڈیشن یا ان کی بڑی مقدار کو مشین کے ذریعہ جلد درست کرنےوالا پلانٹ ۔

Edition binding : (n) یکساں طرز میں کتابوں کی جلد سازی جو عموماً بڑے پیمانے پر کی جاتی ھے ؛ نیز اس طور پر مجلد کتاب اسے Trade binding 'Publisher's binding' بھی کہتے ہیں ۔

Edition deluxe : (n) [Fr.] نفیس اشاعت ؛ طبع اعلیٰ ؛ پُرتکلف اشاعت ؛ اعلیٰ طباعت ۔

Edition princeps : [NL.] کسی کتاب کی پہلی مطبوعہ اشاعت ؛ طبع اول ۔

Editor : (n) [L.'editus'.] ایڈیٹر ؛ مدیر ؛ اخبار نویس ؛ صحافی؛ مرتب ؛ اخبار یا رسالے کا ترتیب دینے والا ؛ مدون ؛ جامع ؛ فلم ایڈٹ کرنے کا ایک طریقہ جو مرتب اورمدون اختیارکرتاھے ۔

Editor in chief : (n) مدیر اعلیٰ ؛ مدیر جو شعبۂ ادارت کا صدرھو ؛ رئیس التحریر ۔

Editorial : (n) (۱) وہ مضامین جنھیں ایڈیٹر خود لکھے یا جن کا وہ براہ راست ذمہ دار ھو ؛ سرمقالہ ؛ اداریہ ۔ (۲) شذرات ۔

Editorial : (a) مدیرانہ ؛ایڈیٹر سے متعلق؛ ادارت سےمتعلق ۔

Editorial chair : (n) کرسی مدیر ۔

Editorial capacity : (n) مدیرانہ صلاحیت ۔

Editorial official : (n) مدیر کا عہدہ ۔

Editorialist : (n) سر مقالہ یا اداریہ لکھنے والا ۔

Editorialization : (اخبار نویسی) سر مقالہ لکھنے کا عمل ۔

Editorialize : (v) (۱) (اخبار نویسی) سرمقالہ لکھنا ؛ اداریہ میں کسی رائے کا اظہار کرنا (جیسا کہ تمام اخبارات کرتے ہیں) ۔ (۲) واقعات کے بیان میں رائے پیش کرنا ۔ (۳) (کسی متنازعہ فیہ موضوع پر) رائے پیش کرنا ۔

Editorially : (adv.) مدیرانہ طور پر ۔

Editorship : (n) ایڈیٹری ؛ ادارت ؛ ترتیب دینے کی خدمت ؛ ادارتی نگرانی؛ مدیر کےفرائض اوراس کاعہدہ ۔

Editress : (n) مدیرہ (مدیر کی تانیث) ۔

Edo : (n) بانجریا کی ایک نیگرو قوم ؛ اس قوم کا فرد ؛ اس قوم کی زبان ، کوا ۔

Edomitish : (a) [f.Edomite descendant of Esaw or Edom.] ادومی ؛ عیسیٰ کے اخلاف میں سے ایک جو بحر المیت کے جنوب میں زندگی بسر کرتا تھا ۔

Edomite : (n) عیسیٰ کے قبیلے یانسل کا کوئی فرد ۔

Edomitic : (a) عیسیٰ کے قبیلے سے متعلق ۔

Edriophthalmian : (a) [f.mod.L. 'Edriophthalma'.] (حیوانیات) قائم چشمہ کے مشابہ یا اس سے متعلق ۔

Edriophthalmian : (n) اس نوع کا ایک فرد ۔

Edriophthalmic : (a) (حیوانیات) قائم چشمہ ۔

Educabilia : (n) [L. fr. L. educare+ -abilia] مشیمی دودھیل جانوروں کا ایک قبیلہ جس کا دماغ اکبر، دماغ اصغر اور فصِ بصری پر متراکب ھوتا ھے اور اس میں اعلیٰ درجہ کےپستان دارجانور بھی شامل ہیں ۔

Educability : (n) تربیت پذیری ؛ تعلیم حاصل کرنے کی صلاحیت ۔

Educable : (a) [Fr. 'educable.'] تربیت پذیر ؛ تعلیم پانے کی صلاحیت رکھنے والا ۔

Educand : (n) [L.'educandus'.] طالب علم ؛ جسے تعلیم حاصل کرنا ھے ۔

Educate : (v) [L.'educatus'.] (۱) تعلیم دینا ؛ لکھانا پڑھانا ۔ (۲) سدھانا (جانوروں کو) ۔ (۳) تعلیم گاہ میں بھیجنا ۔ (٤) پرورش کرنا ؛ بچپن سے تربیت کرنا تا کہ عادات و اطوار ، دماغی و قدرتی میلانات ابھرسکیں ۔ (٥) تربیت دینا ۔ (٦) اس طرح تربیت کرنا کہ خاص ذوق، میلان، فطرت ترقی کرسکے۔(۷) موافق بنانا۔(۸) اصلاح کرنا؛ (تعلیم کے ذریعہ) دور کرنا ۔

Educated : (a) تعلیم یافتہ ؛ تربیت یافتہ ؛ مہذب ؛ باکمال ۔

Educated unemployment : (n) تعلیم یافتہ افراد کی بیروزگاری۔

Educatee : (n) تعلیم پانے والا ؛ متعلم ؛ طالب العلم ۔

Education : (n) [ -(o)Fr. education or L. educatio.] : (۱)تعلیم تربیت ؛ تہذیب عقل و اخلاق ؛ ضابطہ درس ۔ (۲) سدھائی (جانوروں کی) ۔ (۳) کمال ؛ پرورش ؛ ذہنی و اخلاقی قوتوں کی ترقی ۔ (٤) تعلیمات ؛ مطالعہ کا وہ میدان جس کا تعلق تعلیم و تربیت کے اصول و طریق کار سے ہو ۔

Adolescent education : تعلیم نو بالغان ۔

Adult education : تعلیم بالغان ۔

Aesthetic education : جمالیاتی تعلیم ۔

Agriculture education : زرعی تعلیم ۔

Ancient education : قدیم تعلیم ۔

Audio-visual education : سمعی، بصری تعلیم ۔

Basic education : بنیادی تعلیم ۔

Child education : تعلیم اطفال ۔

Classical education : کلاسیکی تعلیم ۔

Commercial education : تجارتی تعلیم ۔

Camparative education : تقابلی تعلیم ۔

Creative education : تخلیقی تعلیم ۔

Cultural education : تہذیبی تعلیم ۔

Elementary education : ابتدائی تعلیم ۔

Folk education : عوامی تعلیم ، لوک تعلیم ۔

Formal education : رسمی تعلیم ۔

Free education : مفت تعلیم ۔

Fundamental education : اساسی تعلیم ۔

General education : عام تعلیم ۔

Higher education : اعلیٰ تعلیم ۔

Individualized education : انفرادی تعلیم ۔

Industrial education : صنعتی تعلیم ۔

Legal education : تعلیم قانون ۔

Liberal education : لبرل تعلیم ، تہذیب نفس کے لئے عام تعلیم ۔

Literacy education : ادبی تعلیم ۔

Medical education : طبّی تعلیم ۔

Modern education : جدید تعلیم ۔

Moral education : اخلاقی تعلیم ۔

National education : قومی تعلیم ۔

Nursery education : نرسری تعلیم ۔

Physical education : جسمانی تعلیم ۔

Primary education : پرائمری تعلیم ، ابتدائی تعلیم ۔

Professional education : پیشہ ورانہ تعلیم ۔

Religious education : مذہبی تعلیم ۔

Secondary education : ثانوی تعلیم ۔

Sectarian education : فرقہ وارانہ تعلیم ۔

Self education : خود آموزی ۔

Socialised education : سماجی تعلیم ، سماج رخ تعلیم۔

Visual education : بصری تعلیم ۔

Technical education : فنی تعلیم ؛ تکنیکی تعلیم ۔

Vocational education : پیشہ ورانہ تعلیم ۔

Workers education : (سماجیات) تعلیم مزدوراں ۔

Education code : (n) ضابطہ٭ تعلیم ۔

Education committee : (n) تعلیمی کمیٹی ۔

Education fund : (n) سرمایہ٭ تعلیم ۔

Education of attention : (n) (نفسیات) تعلیم توجہ ۔

Educational : (a) (۱) تعلیم یا میدان تعلیم سے متعلق ؛ تعلیمی ۔(۲) مزید تعلیم میں جو معاون ہو ۔

Educational age : (n) سن کمال ۔

Educational Annuity Plan Policy : (تجارت) تعلیمی سالانہ پلان پالیسی ۔

Educational department : (n) شعبہ٭ تعلیم ۔

Educational determinism : (n) یہ نظریہ کہ فرد میں تعلیمی صلاحیت ارثی ہوتی ہے ۔

Educational film : (n) تعلیمی فلم ۔

Educational material : (n) تعلیمی سامان ۔

Educational plan : (n) تعلیمی منصوبہ ۔

Educational policy : (n) تعلیمی پالیسی ۔

Educational psychology : (n) علم کا وہ میدان جس کا تعلق خارجی نفسیاتی طریق کار خصوصاً اعلیٰ یا مخصوص تربیت کے لئے طلباء کے انتخاب جیسے مسائل میں معیاری آزمون کےاطلاق ، طالب علم کی پیش رفت کے تعین اورتعلیم و تربیت کےبہترطریقوں کوترقی دینے سےھے ۔

Educational quotient : (n) کارنامے کا حاصل ۔

Educational reforms : (n) تعلیمی اصلاحات ۔

Educational service : (n) محکمہ٭ تعلیم ؛ تعلیمی ملازمت ۔

Educational sociology : (n) تعلیم و تربیت کی عمرانیات ، جماعتی زندگی کے تجزیئے کی روشنی میں تعلیم کے مقاصد اور تنظیم کا مطالعہ ۔

Educational test : (n) امتحان جو مضامینِ مطالعہ کےحصول کا تعین کرتا ھے ۔

Educational tariff : تعلیمی ٹیرف ۔

Educationalist : (n) ماھر تعلیمات ۔

Educationally : (adv.) تعلیمی حیثیت سے؛ تعلیم کی رو سے ۔

Educationist : (n) (۱) ماہر تعلیم ؛ ماہر معلم ۔ (۲) تعلیمی نظریہ کار ۔

Educative : (a) سبق آموز ؛ تعلیم سے متعلق ؛ تعلیمی ؛ تربیتی ؛ تعلیم بخش ؛ تربیت آمیز ۔

Educative theory of punishment : تعلیمی نظریہ٭ سزا ۔

Educator : (n) (۱) معلم ؛ استاد ؛ تربیت کرنے والا ؛ مربی ۔ (۲) تعلیمات کے نظریہ اور عمل کا طالب علم ؛ تعلیم داں ؛ تعلیمات کا منتظم ۔

Educatory : (a) تعلیمی ؛ تربیتی ؛ آموزشی ۔

Educe : (v) [ L.'educere'.] (۱) بروئے کار لانا ؛ قویٰ سے فعل میں لانا ۔(۲) (کیمیا) مرکب کے کسی مفرد جزو کو الگ کرنا ؛ تحلیل کرنا ؛ تجزیہ کرنا ؛ استنباط(نتائج) کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ آشکار کرنا ۔

Educible : (a) تجزیہ پذیر؛ استخراج پذیر ؛ استنباط پذیر ۔

Educt : (n) [-L. 'eductum'.] (کیمیا) وہ جسم جو کسی دوسرے جسم سے نکالا جائے ؛ استخراج و استنباط ؛ ادراک ؛ جسم فرعی ؛ مادہ٭ مستخرجہ ۔

Eduction : (n) قویٰ سے فعل میں لانا (اسٹیم انجن) ؛ عمل استخراج ؛ تخلیہ ؛ (انجینیئرنگ) خلا کاری ؛ بھاپ نکاسی ؛ (منطق) استخراج ؛ استنباط ۔

Eduction pipe : (n) بھاپ نالی ؛ وہ نالی جس سے بھاپ خارج ھوتی ھے ؛ (انجینیئرنگ) خلا کار نالی ۔

Eduction -valve : (n) کھل مندن : بھاپ خارج کرن کی نالی ۔

Eductive : (a) [ -med. L.'eductivus'.] خارج ھونے والا ؛ استخراج کرنے والا ؛ باہر لانے والا ۔

Eductor : (n) [ -L.'eductor'.] گیرندہ ؛ باہر کھینچنے والا ؛ استخراج کنندہ ؛ تجزیہ کار ۔

Edulcorate : (v) [L.edulcorat'.] اجزائے شور کو دور کردینا؛ صاف کرنا ؛ خالص کرنا ؛ ملائم بنانا ؛ تجزیہ کرنا؛ (کیمیا) دھوکر نمك اورایسڈ کو الگ کرنا ۔

Edulcoration : (n) اجزائے شور کو دور کرنے کا عمل ؛ پانی میں محلول اجزا کو الگ کرنے کا عمل ؛ (کیمیا) تحلیہ ؛ میٹھا کرنا ؛ تصفیہ ۔

Edulcorator : (n) میٹھا کرنے والا شخص یا شے ؛ صاف کرنے والا ؛ (کیمیا) کیمیاوی اجزا کو الگ کرنے والا ۔

Eduskunta : (n) فن لینڈ کی پارلیمنٹ ؛ فن لینڈ کا پارلیمانی سسٹم ۔

Edward : (n) ایڈورڈ چہارم کا "فرشتہ" یا ایڈورڈ سوم کا امیر ۔

Edwardian : (a) (۱) (انگلینڈ کےبادشاہ) اڈورڈ سوم و پنجم کےعہد سلطنت سے متعلق ۔ (۲) ایڈورڈ ہفتم کے عہد سلطنت کا (کوئی شخص) ۔

Edwardine : (a) (۱) ایڈورڈ ششم کے عہد حکومت کے قوانین سے متعلق ۔ (۲) ایڈورڈ کے عہد سلطنت کی کتاب دعا سے متعلق ۔

– ee : (n) (suffix) (۱) لاحقہ جو عموماً اسم مفعول کی علامت ہے جیسے Payee , Refugee, Vendee وغیرہ میں ۔ (۲) (Bootee) (Coatee) کی ایک خاص بلکہ چھوٹی قسم ۔ (۳) جو مشابہ یاعلامت ہو جیسے Goatee ۔ (٤) ذی روح اور عموماً انسان جو (کسی خاص عمل سے استفادہ کرے جیسے (Oppointee, Trustee, Grantee, ۔ (٥) شخص جو (کسی خاص شے کا)حامل ہو جیسے Patentee ۔ (٦) وہ شخص جو (کوئی خاص عمل) انجام دے جیسے Standee, Escapee ۔

The Ee : آکسفورڈ اور کیمبرج میں کشتی کی دوڑ جس میں آٹھ آٹھ کھیویے ہوتے ہیں ۔

Eel : (n) [OE.'ael'.] (۱) ایک مچھلی جو سانپ کی سی ہوتی ہے ؛ مار ماہی ؛ بام مچھلی ۔ (۲) (مجازاً) کمزور اور متلون ہستی ۔ (۳) ایک ننھا کیڑا جو سرکے وغیرہ میں پڑجاتا ہے ۔ (٤) (حیوانیات) انکلیس؛ مار ماہی ؛ خیطیہ ؛ کیچوا ۔

Nine-eyed eel : دریائی لیمپری ۔

Eel : (v) بام مچھلی کا شکار کرنا ۔

Eel backed : (a) ایسے گھوڑے جن کی پشت کے کنارے کالے نشان ہوتے ہیں ۔

Eel-basket : (n) ایل مچھلیوں کے پکڑنے کی ٹوکری ۔

Eel-bed : (n) بام مچھلی کا گڑھا ؛ دلدل کی سی زمین ۔

Eel-buck : (n) دیکھو Eel-basket

Eel cat : (n) مسی سپی اور اوہیو کی گھاٹیوں کی ایک چوڑے سر والی مچھلی ۔

Eel-fare : (n) دھارے کے مخالف چھوٹی بام مچھلیوں کا راستہ ؛ چھوٹی بام مچھلیوں کا نالہ ۔

Eel-fork : (n) وہ برچھا جس سے ایل مچھلیوں کا شکار کرتے ہیں ۔

Eel grass : (n) ایک قسم کی گھاس جو مارماہی (بام مچھلی) کی خوراک ہے ۔

Eel pot : (n) مارماہی کے شکار کے لئے مخصوص ٹوکری ۔

Eel-pout : (n) [OE.aeleputa.] تازہ پانی کی مچھلی ؛ چونے دار چھوٹی مچھلی ۔

Eel-skin : (n) (۱) بام مچھلی کاچمڑا ۔ (۲) تنگ وچست لباس ۔

Eel-spear : (n) دیکھو Eel -fork

Eel-weel : (n) دیکھو Eel-basket

Eel-worm : (n) خیطہ ؛ کیچوا ؛ ایک نیما نوڈ کیڑا خصوصاً وہ جو پودوں کے امراض کا موجب ہوتا ہے ۔

Eelery : (n) ایل مچھلیوں کے پکڑنے کی جگہ ۔

Eely : (a) ایل مچھلی کا سا ۔

Eely : (v) رفتہ رفتہ ناپید ہوجانا؛ محو ہونا (ذہن سے) ۔

Eemis : (n) تغیر پذیر ؛ غیر محفوظ ۔

Een : (اسکاٹ لینڈ میں) One کی متبادل شکل ۔

Een : Ee کی جمع ۔

Een : (adv.) Even کا مخفف ۔

Een /Een : (n) (اسکاٹ لینڈ میں) شام ۔

- een : (n) (suffix) گھٹیا کپڑا جو کسی خاص کپڑے کےمشابہ ہو؛ نقلی جیسےنقلی ساٹن، نقلی جارجٹ وغیرہ ۔

- een : (n) (suffix) مصغر ؛ معمولی یا حقارت انگیز شے جیسے brideen وغیرہ ۔

Een-a-most : (adv.) تقریباً ۔

Eence : (اسکاٹ لینڈ) once کی متبادل شکل ۔

Eend : (روزمرہ) End کی متبادل شکل ۔

-eer : (suffix) [MF- ier;f.L.- arius.] لاحقہ جس سے لفظوں میں فاعلیت کا افادہ ہوتا ہے جیسے mountaineer electioneer , وغیرہ میں ۔

Eer : Ere کی قدیم شکل بمعنی "قبل سے" ۔

Eerie/-eery : (a) [ME.] (۱) ڈرپوک ؛ ہراساں (اوہام پرستی کی وجہ سے) ۔ (۲) عجیب ؛ بھیانک ؛ تاریک ؛ موہوم ۔ (۳) غیر معمولی ؛ غیر فطری ۔

Eerily : (adv.) خوف سے ؛ اسرار انگیز لحاظ سے ؛ موہوم طور پر ؛ بھیانک طور پر ؛ تاریک طور پر ۔

Eeriness : (n) ڈر ؛ بزدلی ؛ توہم پرستی ؛ تاریکی ؛ واہمہ ۔

Eerisome : (a) موہوم ؛ تاریک ۔

Eesome : (a) دلپذیر ؛ خوش منظر ؛ خوش نما۔

Ef /Eff : حرف F کا تلفظ یعنی ایف یاف ۔

Ef : (عامیانہ) if کی متبادل شکل بمعنی "اگر" ۔

Ef - : (prifix) سابقہ بمعنی "قبل" لاطینی سابقہ -ex کی ایک شکل جو حرف F کے قبل آنے سے یہ صورت اختیار کر لیتا ہے اور "باہر سے باہر" اور "سے خارج" کا مفہوم ادا کرتا ہے ۔

Efatese : (n) [Efate+ -ese.] (۱) New Hebrides کے جزائر میں ایک یفٹ قوم ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۳) یفاتی قوم کی زبان ۔

Efe : (n) بلجین کانگو کی وسط سوڈانی زبان ۔

Effable : (a) [L.'effabilis'.] قابل بیان یا اظہار ؛ گفتنی ۔

Efface : (v)[-(o)Fr. 'effacer'.] (۱)رگڑ کرمٹا دینایا چھیل دینا۔ (۲) (مجازاً) مٹا دینا ؛ محو کرنا ۔ (۳) بالکل مغلوب کردینا؛ ماند کردینا ۔ (٤) کسی کو حقیر سمجھنا ۔ (٥) مسکین بن جانا؛ خاکسار بن جانا ۔

To efface one self : پیچھے پیچھے رہنا ؛ اپنے دعوے سے دست کش ہوجانا ۔

Efface : (a) (بیلے) سامعین کے سامنےترچھے ہونا ؛ کبھی بازو اور پیر کو اٹھا کر ۔

Effaceable : (a) فنا پذیر ؛ مٹ جانے والا؛ غیر اہم ہونے والا ۔

Effacement : (n) محو کرنا ؛ فنا پذیری ؛ مٹ جانا؛ غیر اہم ہونا ۔

Effacer : (n) مٹانے والا ؛ ختم کرنے والا ۔

Effect : (n) [OFr.'effect'.] (۱) نتیجہ ؛ انجام ۔ (۲) اثر ؛ تاثیر۔ (۳) (نقاشی) صورتوں یارنگوں کا اجتماع ؛ (فلسفہ) اثر ؛ معلول ۔ (٤) حقیقت ، واقعیت – اب محاورہ in effect میں مستعمل ۔ (٥) نتیجہ پیدا کرنے والی قوت ؛ کارفرما قوت ؛ اثر ۔ (٦) بنیادی مفہوم ؛ مطلب؛ معنی ۔ (۷) مخصوص سائنٹفک نام جو عموماً موجد سے متعلق ہوتا ہے جیسے Faraday ۔ (۸) بھاپ بنانے والے (شخص یا آلہ ) کے سلسلہ کا کوئی ایک ۔ (۹) حصول ۔

Atmosphere effect : فضائی اثر ۔

Block effect : بلاک اثر ۔

Calculated for effect : دکھاوے کے لئے ۔

Carry effect : عمل میں لانا ۔

Cause and effect : علت ومعلول ؛ سبب اور اثر ۔

Colum effect : ( ) کالم اثر ۔

Complex effect : مجموعی اثر ۔

Cumulative effect : مجموعی اثر ۔

Desired effect : مطلوب نتیجہ یا اثر ۔

Do (some thing) merely for effect : صرف دکھاوے کے لئے کرنا ۔

Emergent-effect : (فلسفہ) فجائی اثر ۔

Heteropathic effect : (فلسفہ) مختلف النوع اثر ۔

In effect : حقیقت میں ؛ اصل میں ؛ فی الواقعی؛ عملاً ؛ اثر ؛ تاثر ۔

Joint effect : (فلسفہ) مشترکہ اثر ۔

Law of effect : (فلسفہ) قانون اثر ۔

Mixed effect : (فلسفہ) مخلوط تاثیر ۔

Of no effect : بے اثر ؛ باطل ؛ بےنتیجہ ۔

Resultant effect : (فلسفہ) ماحصلی اثر ۔

Reversal effect : (فلسفہ) تقلیبی اثر ۔

Row effect : (شماریات) قطار اثر ۔

Shock effect : (فلسفہ) صدماتی اثر ۔

Treatment effect : (شماریات) برتاؤ اثر ۔

To bring into effect : عمل میں لانا ؛ کرنا ۔

To give effect to : عمل میں لانا ؛ جامۂ عمل پہنانا ۔

To take effect : نافذ ہونا ؛ عمل میں ہونا ؛ کارگر ہونا ؛ سے خاطر خواہ نتیجہ نکلنا ۔

To this effect : اس معنی میں ؛ جس کا مطلب یہ ہے کہ ۔

Warming up effect : (فلسفہ) اثر سرگرمی ۔

Effect : (v) وجود میں لانا ؛ پورا کرنا ؛ عمل میں لانا؛ پیدا کرنا ؛ اثر رکھنا ؛ مؤثر ہونا ۔

Effecter : Effector کی متبادل شکل ۔

Effectful : (a) اثر پیدا کرنے والا ؛ مؤثر ؛ اثر بخش ۔

Effectible : (a) قابل اجراء ؛ وجود پذیر ؛ عمل پذیر ؛ قابل اثر ۔

Effection : (n) انجام دہی؛ تکمیل ؛ بروئےکار لانا؛ پورا کرنا ۔

Effective : (a) { -L.'effectivus.'} (۱) مؤثر ؛ کارگر ؛ پُر اثر ۔ (۲) قابل اجراء ؛ عملی ۔ (۳) برجستہ ۔ (٤) واقعی ؛ حقیقی ۔ (٥) عمل انگیز ۔

Effective : (n) (۱) موجود ۔ (۲) (سپاہی یا ملاح) قابل ملازمت ۔ (۳) فعل کی مؤثر کیفیت ۔

Effective angular velocity : (n) (طبیعیات) مؤثر زاویائی رفتار ۔

Effective antenna length : (n) (طبیعیات) مؤثر اینٹینا لمبائی ۔

Effective atomic number : (n) (طبیعیات) مؤثر ایٹمی نمبر ۔

Effective average velocity : (n) (طبیعیات) مؤثر اوسط رفتار ۔

Effective band width : (n) (طبیعیات) بینڈکی مؤثر چوڑائی ۔

Effective beaten zone : (n) (دینیات) مؤثر مقصد کا حلقہ ؛ مؤثر مقصد ۔

Effective charge : (n) کاربند فوج پر ہونے والا خرچ (پنشن سے مختلف) ۔

Effective date : (n) (تجارت) تاریخ نفاذ بیمہ ۔

Effective diameter : (n) (میکانیات) مؤثر قطر ۔

Effective electron number : (n) (طبیعیات) مؤثر الیکٹرون نمبر ۔

Effective faith : (n) ایمان با عمل ۔

Effective horse power : (n) مؤثر اسپی طاقت ۔

Effective in put admittance : (طبیعیات) مؤثر داخلی قبولیت ۔

Effective in put capacitance : (طبیعیات) مؤثر داخلی صلاحیت ۔

Effective in put impedance : (طبیعیات) مؤثر داخلی مقاومت ۔

Effective magnetic length : (n) (طبیعیات) مؤثر مقناطیسی لمبائی ۔

Effective mass : (n) (طبیعیات) مؤثر کمیت ۔

Effective measures : (n) مؤثر اقدامات ۔

Effective purchaser : (n) (تجارت) مؤثر خریدار ۔

Effective radius of earth : (فلزیات) زمین کا عملی نصف قطر ۔

Effective range : (n) (شماریات) مؤثر وحدت ؛ وہ فاصلہ جس میں گولی یا میزائل کارگر ہوتی ہے ۔

Effective unit : (n) (شماریات) مؤثر یونٹ (اکائی) ۔

Effective wave length : (n) (طبیعیات) مؤثر لہر طول ۔

Effective width : (n) (طبیعیات) مؤثر چوڑائی۔

Effectively : (adv.) (طبیعیات) مؤثر طریقے سے؛ پُر اثر طور پر۔

Effectiveness : (n) قوت تاثیر ؛ تاثیر ؛ اثر انگیزی۔

Effectivity : (n) تاثیر ؛ اثر آفرینی۔

Effectless : (a) بے نتیجہ ؛ بے اثر وغیرہ۔

Effector/-er : (n) (حیوانیات) مؤثر ؛ نافذ ؛ مولد ؛ عضو جو انگیزش پاکر متحرک ہو ؛ (فلسفہ) اثر انداز۔

Effects : (n) (جمع) جائداد منقولہ ؛ مال اسباب ؛ اثاثہ ؛ اشیاء ؛ ذاتی جائداد؛ (قانون) املاک ؛ اثاثہ۔

No effects : حساب میں روپیہ نہیں ہے۔

Bring to-/ Carry into effect : انجام دینا ؛ تکمیل کو پہنچانا۔

Give effect to : بجا لانا ؛ تعمیل کرنا۔

House hold effects : گھر کا اثاثہ ؛ اثاثیہ' منزل۔

Heteropathic intermixture of effects : (فلسفہ) مختلف النوع آمیزش اثرات۔

Honogeneous intermixture of effects : (فلسفہ) متحد النوع آمیزش اثرات۔

Intermixture of effects : (فلسفہ) آمیزش اثرات۔

Plurality of effects : (فلسفہ) تعدد اثرات۔

Progressive effects : (فلسفہ) تدریجی اثر۔

Personal effects : کسی شخص کا سامان سفر۔

Social effects : (سماجیات) سماجی اثرات۔

Sound effects : صوتی اثرات۔

Effectual : (a) [-med. L.'effectualis'.] (۱) (قانون) مؤثر ؛ کارگر ؛ مفید (عبادت) پُرخلوص ؛ صادقانہ۔ (۲) (اسکاٹ لینڈ) وقفہ مؤثر۔

Effectual calling : (n) (دینیات) مؤثر دعوت (روح القدس کا کلام ہمیں حضرت عیسیٰ کی اطاعت قبول کرنے کی دعوت دیتا ہے)۔

Effectual demand : (n) (معاشیات) مؤثر مانگ (جس سے مال مارکیٹ میں آجائے)۔

Effectuality : (n) اثر آفریں صفت۔

Effectually : (adv.) پُر اثر طور پر ؛ مؤثر طریقے سے ؛ نیز پورے طور پر۔

Effectualness : (n) (اب شاذ) اثر آفرینی ؛ تاثیر۔

Effectuate : (v) [L.- effectuat-] انجام دینا ؛ بروئے کار لانا ؛ پورا کرنا۔

Effectuation : (n) انجام دہی ؛ تکمیل۔

Effeir/Effere : (v) [Scot var of affair] لائق ہونا ؛ مناسب ہونا ؛ مربوط ہونا ؛ وابستہ ہونا۔

Effeir : (n) (۱) متعلقہ ؛ وابستہ۔(۲) ظاہر ؛ نمائش۔ (۳) سبب ' علت۔

Effeminacy : (n) زنانہ پن ؛ زنخا پن ؛ نامردی ؛ نزاکت یا ذکی الحسی ؛ (طب) زنانہ پن ؛ تانث ۔

Effeminate : (v) [L.'effeminare'.] (۱) زنانہ بنانا؛ زنخا کرنا ۔ (۲) زنانہ بننا ؛ کمزور ہونا؛ ذکی الحس ہونا۔

Effeminate : (a) (۱) زنانہ ؛ زنخا ؛ نامردوں کا سا۔ (۲) نفس پرست ؛ بو الہوس ؛ (متروک) نازک یا ذکی الحس ؛ (طب) نازک بدن ۔ (۳) زنخا ؛ نامرد۔

Effeminately : (adv.) نامردانہ طرز پر ؛ نسائی انداز سے۔

Effeminateness : (n) نسائیت ؛ زنخا پن۔

Effemination : (n) [ -Late L.'effemination'.] نسائیت ؛ زنخا بننے یا بنانے کا عمل ؛ سستی ؛ ضعف ؛ زنانہ پن۔

Effeminize : (v) زنانہ صفت بنانا ؛ کمزور کرنا ؛ عورت کی شکل میں پیش کرنا۔

Effendi : (n) [ -Turk.'efendi'.] (۱) أفندی (ترکوں کا ایك قدیم تعظیمی لقب حکام اور اہل علم کے لئے) ؛ آقا (۱۹۳۵ء تك ترکی میں احتراماً استعمال ہوتاتھا سرکاری افسر کےلئے یا تعلیم یافتہ یا متوسط طبقه کے لئے) ۔ (۲) عربی زمیندار ؛ ایسے ملك کا تعلیم یافته شخص یا متوسط طبقه کا کوئی فرد ۔ (۳) مشرقی رومی ملك خصوصاً عربی ملك کا سفید پوش ورکر ۔

Efferent : (a) [L.'Efferent.] (عضویات) بر آور؛ باہر لانےوالا ؛ برآرنده ؛ بر آرنده رگ ؛ (فلسفه) بر آور ۔

Efferent artery : (n) (حیوانیات) برآرنده شریان ۔

Efferent branchial artery : (n) (حیوانیات) برآرنده خیشومی شریان ۔

Efferent duct : (n) (حیوانیات) برآرنده نالی ۔

Efferent hyoidian artery : (n) (حیوانیات) برآرنده لامی شریان ۔

Efferent nerve : (n) (عضویات) عصب برآور ۔

Efferent spiracular artery : (n) (عضویات) برآرنده تنفسی شریان ۔

Effervesce : (v) [-L.'effervescere'.] بلبلے چھوڑنا؛ کھد بدانا ؛ اُبال آنا ؛ (مجازاً اکثر انسان کےلئے) سرگرمی یاجوش ظاہر کرنا ؛ زنده دل ہونا ؛ (کیمیا) (گیس کے) بلبلے بننا ۔

Effervescence : (n) [effervescere +E - ence.] (کیمیا) بلبلے نکلنا ؛ حباب زائی؛ (مجازاً) جوش ؛ سرگرمی ؛ ہیجا؛ (مشروبات وغیره) گیس بلبلے چھوڑنا؛ ابال ۔

Effervescency : (n) حالت سرگرمی ؛ گیس کا ہونا ۔

Effervescent : (a) [L.'effervescent-'.] جوش میں ؛ جوش بھرا؛ کھدبد کرنے والا ؛ ہیجان آور ؛ گیس دار ؛ بلبلے چھوڑنے والا؛ حباب زا؛ (کیمیا) فوار؛ اُبال آور ۔

Effervescently : (adv.) جوش کے ساتھ؛ ہیجان کےساتھ؛ بلبلے چھوڑتےہوئے ؛ گیس بناتے ہوئے ۔

Effervescible : (a) حباب زا ، گیس دار ؛ بلبلے چھوڑنے کے لئے تیار ۔

Effete : (a) [-L.'effetus'.] ضعیف ؛ کمزور ؛ فرسوده ؛ ناکاره؛ عقیم ؛ بانجھ ؛ (زراعت) بے حاصل ؛ فرتوت ؛ بےاثر ؛ بےخاصیت ؛ (مجازاً) ضعیف ؛ ناتواں ؛ جس کی کارکردگی ختم ہوچکی ہو ۔

Effeteness : (n) فرسودگی ؛ کمزوری ؛ ناکاره پن ؛ نکماپن ؛ بانجھ پن ۔

Efficasious: (a) [L.'efficax'.] مجرب ؛ یقینی تاثیر رکھنے والا ؛ کارگر ؛ مفید ؛ سود مند ؛ نافع ؛ مؤثر ۔

Efficaciously : (adv.) مفید طور پر ؛ مفید طور سے ؛ سودمندانه ؛ مؤثر لحاظ سے ۔

Efficaciousness : (n) پُر اثر ہونا ؛ اثر بخش ؛ تاثیر ۔

Efficacity /Efficacy : (n) اثر ؛ تاثیر ؛ مؤثر ثابت ہونا ۔

Efficacy : (n) [L.'efficacia'.] اثر؛ تاثیر ؛ قوت؛ سودمندی ؛ خاصیت ۔

Efficience : (n) [ -L.'efficientia'.] فعالیت ؛ مؤثر قوت کا عمل ؛ مؤثر عمل ؛ ہوشیاری ۔

Efficiency : (n) [ -L.'efficientia'.] (۱) کارگذاری ؛ لیاقت ؛ اہلیت ؛ صلاحیت ؛ کارکردگی ۔ (۲) (میکانیات) استعداد ؛ افادیت ۔ (۳) (انجینیئرنگ) اہلیت ؛ کارکردگی ؛ قوت ، مؤثر طاقت ۔ (۴) نورانیت ۔ (۵) (کیمیا) بلبلے نکلنا ۔

Asymptotic efficiency : در انتہائی کارگذاری ۔

Relative efficiency : (شماریات) اضافی کارگذاری ۔

Super efficiency : (شماریات) اعلیٰ کارگذاری ۔

Efficiency apartment : (n) ایك چھوٹا عموماً آراسته گھر جس میں باورچی خانه اورغسل خانه ہو ۔

Efficiency bar : (n) (انتظامیه) شرط اہلیت ؛ شرط کارکردگی ۔

Efficiency bureau : (n) دفتر جائزه صلاحیت ۔

Efficiency bureau officer : (n) افسر جائزهٔ صلاحیت ۔

Efficiency engineer : (n) آدمیوں کی کارکردگی بڑھانے والے طریقوں کا مطالعه کرنے والا ماہر ۔

Efficiency of cluster sampling : (n) جھرمٹ انتخاب نمونہ کی کارگذاری۔

Efficiency of production : (n) (معاشیات) پیداوار کی کارکردگی۔

Efficiency of regression estimator : (n) (شماریات) ربطی تخمینہ کار کی کارگذاری۔

Efficiency of ratio estimator : (شماریات)نسبتی تخمینہ کار کی کارگذاری۔

Efficient : (a) [L.'efficient'.] (۱) (اشخاص) فعال ؛ اہل ؛ کارگذار ؛ لائق ۔ (۲) تاثیر بخش ؛ اثر آفریں ۔ (۳) (انجینیئرنگ) کارگر ؛ مؤثر ۔ (٤) مفید ؛ سود مند ۔(٥) مؤثر سبب ۔

Efficient / Asymtotically : (شماریات) در انتہا کارگذار ۔

Efficient cause : (n) اصل باعث ؛ اصلی سبب یا علت یا علت فاعلی ؛ (منطق) علت اصلی ۔

Efficient control : (n) حسن انضباط ۔

Efficient demand : (n) (معاشیات) طلب کامل ۔

Efficient estimator : (n) (شماریات) کارگذار تخمینہ کار ۔

Efficient performance : (n) (دینیات) صحیح اجرا ۔

Efficient procedure : (n) (شماریات)کارگذار طریقۂ عمل ۔

Efficiently : (adv.) قابلیت وغیرہ سے ۔

Effigial : (a) [f.L. effigies Effigy+ –al cf. med. effigia -lis.] تصویر کی طرح ؛ تمثالی ؛ پیکر مثال ؛ تصویری۔

Effigiate : (v)[LL. effigiatus. post. part of effigiare f. L. effigies] (اب شاذ) تمثال بنانا ؛ پُتلا بنانا ؛ نیز مجازاً ۔

Effigiation : (n) [L.effigiatus'.] خاکہ بنانے کا عمل ؛ تمثال ۔

Effigurate : (a) (نباتیات) واضح شکلہ ؛ متشکل ۔

Effiguration : (n) تمثال ؛ پیکر ۔

Effigy : (n) [ -L.'effigies'.] شبیہ ؛ پُتلا ؛ مورت ؛ بُت ؛ پیکر؛ سکّے پر کی تصویر ۔

To burn- /-hang (some one) in effigy : کسی چیز کا پتلا بنا کر جلا دینا (یا اسے پھانسی دینا) ؛ پھانسی دینا ۔

Effigy : (v) تمثال بنانا؛ تصویر بنانا ؛ سکے پرتصویر بنانا۔

Effigy mound : (n) قبل تاریخی امریکی انڈین کا تودہ قبر جس کی شکل پرندے یا سانپ سے مشابہ ہوتی تھی ۔

Efik : (n) (۱) جنوبی مشرقی نائجیریا کی ایک حبشی قوم؛ اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۲) اس قوم کی ایک بولی ؛ ایبی بیو (Ibibio) زبان کی ایک بولی جو اس علاقہ میں ادبی زبان کے طور پر مروج ہے ۔

Efflation : (n) [ -Late L.'efflatio'.] (طب) فوحہ ؛ پف ؛ دم ۔

Effleurage : جسم کی مالش میں استعمال ہونے والی ہلکی لطیف ضرب ۔

Effleurage : (n) [Fr.'efflaurer'.] (طب) کف مالش ۔

Efflorescence : (n)[L.'efflorescent.] (۱) پھول کھلنا ؛ آغاز شگوفہ ۔ (۲) (کیمیا) پھول ہونا ؛ کھلنا ؛ فرش یا دیوار پر لونی لگنا ۔(۳) (نباتیات) شگفتگی؛ کلیاؤ ۔(٤) گرد ۔ (٥) (مجازاً) ظہور ؛ اظہار ۔ (٦) دیوار یا فرش پر لونی لگنا ۔

Effloresce/-es : (v) [-L.'efflorescere'.] (۱) پھولنا؛ پھول کھلنا؛ (استعارتاً) شباب پر ہونا ؛ آشکار ہونا ؛ عروج پر ہونا ۔ (۲) (کیمیا) (اشیائی بلوریں کا) ہوا کےلگنے سےریزہ ریزہ ہو جانا؛ (نمکوں کا) سطح پر آکر بلوری بن جانا ؛ (دیوار یا زمین پر) نمک کے ذرات کا جم جانا ؛ لونی لگنا؛ (تعمیرات) کلر لگنا ؛ (کیمیا) استعداد کارکردگی ۔

Efflorescent : (a) [L'efflorescent'.] (کیمیا) فرش یا دیوار پر لونی لگنے والا ؛ نمک زدہ ؛ لونی لگا ہوا ؛ شگفتہ ؛ پھولوں سے لدا ؛ قلمی بننے والا ؛ شگوفہ پیدا کرنے والا ۔

Efflower : (v) [ - Fr.'efflaurer'.] کند چاقو سے خارجی پوست دور کرنا ؛ خارجی پوست کے بغیر ہونا؛ باہری جلد کے بغیر بنانا ۔

Effluence : (n) [ - (o) Fr.'effluence'.] (۱) بہاؤ ؛ روانی ؛ رو (خصوصاً روشنی مقناطیسیت کی) ؛ نیز مجازاً ۔ (۲) بُروز ؛ نیز مجازاً ؛ (طبیعیات) بر بہاؤ ۔

Effluent : (a) (۱) بہنے والا ؛ رواں ؛ جاری ۔ (۲) (جغرافیہ) جاری ؛ رواں ؛ جاری دھارا ۔

Effluent : (n) [L -'effluent'.] چشمہ یا دھارا جو کسی بڑے چشمے یا دھارے سے نکل کر رواں ہو ۔

Effluent stream: (n) (جغرافیہ) جھیل سے نکلی ہوئی ندی ۔

Effluve : (n) [-Fr. 'effluve'.] (برقیات) کسی برقی دار جسم سے شعاع ریزی یا فضائی ایصال کے ذریعہ برقی انتشار ۔

Effluvial : (a) منتشر ؛ باہر نکلنے والا ۔

Effluviography : (n) بجلی کے ذریعہ عکس لینا ۔

Effluvious : (a) [ - L.'effluvium'+ -ous.] (۱) باہر کی سانس سے متعلق جو پھیپھڑے اور قوت شامہ کو متاثر کرے ۔ (۲) ایسے ذرات سے متعلق جو مقناطیس وغیرہ سے خارج ہوتا رہتا ھے ۔ (۳) جاری ؛ ساری ۔ (٤) منتشر ؛ خارج ہونےوالا ۔

Effluvium : (n) [-L.'effluvium'.] (۱) حقیقی یا فرضی شےجو اتنی لطیف ہو کہ قوت حاسہ پر اثر نہ ہو ۔ (۲) باہر کا سانس جو پھیپھڑے اور قوت شامّہ کو متاثر کرے ۔ (۳) مفروضہ ذرات کا سلسلہ جو مقناطیس وغیرہ سے خارج ہوتا رہتا ھے ۔ (٤) رو (برقی، نوری یا مقناطیسی) ؛ (طب) فوحہ ۔ (٥) (فلسفہ) اندقاقیت ۔

Efflux : (n) [ - med. L.'effluxus'.] (۱) باہر کی جانب بہاؤ ؛ (ہوا وغیرہ کا) نیز استعارتاً ۔ (۲) جو چیز بہے؛ ریزش ؛ برآمد ۔ (۳) مرور (ایام وغیرہ) ۔ (٤) ظہور؛ تجلی ؛ جاری ہونا ۔ (٥) (طبیعیات) بدربہاؤ ؛ برآمد ۔

Theory of effluxes : (فلسفہ) نظریہ عکس اندازی ۔

Effluxion : (n) [-(o) Fr. 'effluxion'.] خارج میں بہنا؛ روانی ؛ ریزش ؛ انتشار ؛ (طبیعیات) بدر بہاؤ ؛ برآمد ۔

Effluxion of time : (n) انقضائے وقت ۔

Effodient : (n) (حیوانیات) سوراخ کنندہ ؛ حفار ۔

Effodientia : (n) [L.] (حیوانیات) ادنت اور سوراخ کرنے والے جانوروں کی ایک قسم ۔

Effoliation : (n) پتی نکلنا ۔

Efforce : (v) [ - Fr.'efforcer'.] (۱) کوشش کرنا ؛ سعی کرنا ؛ کوشش بلیغ عمل میں لانا ۔ (۲) جبریہ حاصل کرنا؛ قوت سے کھولنا ۔ (۳) طاقت سے نکالنا ۔

Efform : (v) [ Late L.'efformare'.] شکل دینا ؛ درست کرنا ؛ فورم دینا ۔

Effort : (n) [OF.'esfort'.] (۱) سعی ؛ تلاش ؛ کوشش ؛ محنت ۔ (۲) (خطابت) قوت تقریر کی نمائش؛ جدو جہد ۔ (۳) (میکانیات) قوہ ٔ فعال ؛ قوہ ٔ فاعلہ ۔

(Be) a fine effort : کامیاب کوشش (ہونا) ۔

To make an effort : کوشش کرنا ؛ سعی کرنا ۔

To use effort : اپنی کوششوں کو عمل میں لانا ۔

A great effort : سعی بلیغ ؛ کوشش بلیغ ۔

Effort syndrome : (طب) جہد عارضہ ۔

Effortful : (a) جب کوشش صرف کرنے کی حاجت ہو ؛ مشکل سے ہونے والا (کام) ۔

Effortfully : (adv.) سعی و کوشش صرف کرتے ہوئے ۔

Effortless : (a) (۱) غیر سرگرم ؛ کوشش نہ کرنے والا ۔ (۲) آسان ؛ سہل ؛ (جس میں کوشش نہ کرنی پڑے) ؛ بے ساختہ ؛ بے تکلف ۔

Effortlessly : (adv.) آسانی سے ؛ بے ساختہ طور پر ۔

Effortlessness : (n) بے ساختگی ؛ بے تکلفی ؛ سہل ۔

Effraction : (n) [ -Fr.'effraction'.] چوری ؛ توڑنا یا کھولنا (دروازہ) ۔

Effranchise : (v) [ Var. of enfranchise.] ووٹ دینے کا حق عطا کرنا ؛ امتیاز بخشنا ۔

Effrayable : (a) [ - Fr. effrayer. misprint for effroyable.] ڈرپوک ؛ ترس ناک ۔

Effrontery (-unt) : [ -Fr.'effronterie'.] ڈھٹائی ؛ دیدہ دلیری ؛ جسارت ؛ گستاخی ؛ بے شرمی ؛ تجاوز ؛ دیدہ دلیری ۔

Have the effrontery (to do some thing) : دیدہ دلیری سے کوئی کام کرنا ۔

Eflat : (n) — Eflat major یا Eflat minor کا بنیادی سُر۔

Eflat major : (n) — اعظم بنیادی سر ، جس میں تین سُروں کی علامت ہو ۔

Eflat minor : (n) — اقل بنیادی سُر جس میں چھ سُروں کی علامت ہو ۔

Efoveolate : (a) — بے حضرہ ؛ بے جوف ۔

Efreet /Afreet : [ Var. of.'afreet'.] — عفریت ؛ دیو ۔

Eft : (n) [ME.'evete,ewte.'] — ایک قسم کی چھپکلی ؛ (حیوانیات) آبی چھپکلی ؛ چھوٹی چھپکلی ۔

Efter : — (اسکاٹ لینڈ میں) After کی متبادل شکل ۔

Eftest : (a) — آسان ترین ۔

Eftsoons / Eftsoon : (adv.) [ ME.'eftsones'.] — (۱) دوسری بار ؛ دوبارہ : بہ علاوہ ۔(۲) اس کے بعد ۔(۳) اس کے تھوڑی دیر بعد ۔ (٤) مکرراً ۔

Efuniculate : (a) — (طب) بے نال ۔

Eg : (abbr.)[L.exempli gratia.] — مثلاً ۔

Egad : (interj.) — بخدا (علامت تعجب) ۔

Egalitarian : (a) [Fr.'egalite'.] — مساوات میں یقین رکھنے والا یااس اعتبار سے نمایاں : جمہوری ؛ وہ جو مساوات میں ایقان رکھتا ہو ۔

Egalitarianism : (n) — (۱) انسانی مساوات کا ایقان ؛ یہ عقیدہ کہ تمام انسان اپنی صلاحیتوں میں مساوی ہیں لہٰذا سماجی حقوق وفرائض میں مساوی درجہ رکھتے ہیں ، خصوصاً ایک سماجی فلسفہ جو سماجی، سیاسی اور معاشی نابرابری کو ہموار کرنے کا حامی ھے : یہ عقیدہ کہ تمام انسان اپنی صلاحیتوں اور میلانات کے لحاظ سے برابر ہیں ۔(۲) افراد اور جماعتوں کے درمیانی امتیازات کا استیصال جو بنیادی طور پر ناحق ہیں ؛ شدید سماجی اور سیاسی تساوی ۔ (۳) سماجی، سیاسی اور معاشی مساوات ۔(٤) (سماجیات) مساوات ۔

Egality : (n) — (شاذ) برابری ؛ مساوات ۔

Egall /Equal : (a) [-(o)Fr.'egal'.] — (متروک) مساوی ؛ برابر ۔

Effulge : (v) [-L.'effulgere'.] — (۱) چمکنا ۔(۲) روشن کرنا ؛ زیادہ روشنی رکھنا؛ خیرہ کرنے والی روشنی رکھنا۔

Effulgence : (n) [ -Late L.'effulgentia'.] — چمکیلا پن ؛ تابانی ؛ درخشانی ؛ تابش ؛ شعاع ریزی۔

Effulgent : (a) [ L.'effulgent-'] — چمکدار ؛ چمکیلا ؛ تاباں ؛ منور؛ درخشاں ۔

Effulgently : (adv.) — درخشاں طور پر ؛ منور طریقے سے ۔

Effund : (v) [ - L.'effundere'.] — باہر پھینکنا ؛ انڈیلنا ۔

Effuse : (a) [ - L. 'effusus'.] — (نباتیات) پراگندہ ؛ (صدف) دو پلڑوں والا (خول) جس کے درمیان خلا ہو ؛ مجازاً لبریز ؛ آزاد ؛ متفرق ؛ پراگندہ ۔

Effuse : (v) [ L.'effundere'.] — (۱) لنڈھانا ؛ بہانا (خون) ؛ انڈیلنا؛ چھینٹنا ؛ منتشر کرنا۔ (۲) منتشر ہونا ؛ زور سے خارج ہونا ؛ (طبیعیات) بہنا ۔

Effused : (a) — (کیمیا، طب) جیب ۔

Effusiometer : (n) [ effusion +- meter.] — (کیمیا) انصباب پیما؛ خراج پیما؛ ایک آلہ جس سے گیسوں کے خروج بہاؤ کا حجم اور پھر ان کی کثافتوں کا تعین کیا جاتا ہے ۔

Effusion : (n) [- (o) Fr.'effusion.'] — تراوش؛ بہانا؛ ضیا پاشی ؛ بروز ؛ (مجازاً) بے ٹھکانے تحریر (تصنیف وغیرہ) ؛ پُر گوئی ؛ فضول گوئی ؛ احساسات کا بے ساختہ اظہار ؛ (کیمیا) خروج بہاؤ ؛ (طبیعیات) تراوش ؛ انصباب ؛ (طب) ریزش ؛ بروں ریزی ۔

Seminal effusion : — انزال ؛ ریزش منی ۔

Serous effusion : — (طب) انصباب مصلی ۔

Effusive : (a) [ f. L.effus - + - ive.] — خارج ہونے والا ؛ بہت ؛ پُرجوش؛ دھواں دھار(تقریر)؛ پرزور(جذبات)؛ لبریز (جذبات سے) ؛ پھوٹ پڑنے والا (کوہ آتش فشاں سے لاوا) ۔

Effusive rocks : (n) — خروجی پتھر ۔

Effusively : (adv.) — جوش سے؛ فراوانی سے ؛ لبریز طور پر۔

Effusiveness : (n) — جوشیلا پن ؛ فراوانی ؛ پھوٹ پڑنا (لاوا وغیرہ کا)۔

Egba : (n) جنوبی نائجیریا کی ایک انجمن ۔

Egence/Egency : (n) [ Late L.'egentia'.] ضرورت ؛ احتیاج ۔

Eger : (a) Eager کی قدیم شکل ؛ مشتاق ؛ شائق ۔

Egeran : (n) [fr. Eger czechoslovakie, its locality.] بھورے رنگ کا ایک مادہ جو بوہیمیا میں دستیاب ہوتا ہے ۔

Egeria : (n) [L.] (۱) خاتون مشیر یا رفیق ۔(۲) (رومی اساطیر) دریائی حورکی ایک نوع جس کی Diana (پاکدامنی کی دیوی) کے ساتھ پرستش ہوتی تھی ۔ (۳) کسی فرد کی مخصوص دیوی ۔

Egest : (v) [L.'egerere.'] دور کرنا ؛ (غیر منہضم مادے کو) جسم سے دفع کرنا (جلو، گردے یاپھیپھڑے سے) ؛ (حیوانیات) خارج کرنا ۔

Egesta : (a) [L.] جسم سے خارج ہونے والی شے؛ فضلہ ؛ (حیوانیات) ابراز ؛ براز ؛ مخرجات ۔

Egestion : (n) [L.'egestio.'] دفع ؛ بروں ریزی ؛ (حیوانیات) اخراج ۔

Egg : (v) [ON.'eggja.'] (۱) ترغیب دینا؛ کسی شخص کو کسی کام پر آمادہ کرنا ؛ اکسانا ؛ ابھارنا ۔(۲) انڈے جمع کرنا؛ انڈے میں ملانا ؛ مرغی کے انڈے میں ملانا ؛ مرغی کےانڈے کی زردی میں ملانا۔

Egg : (n) [ON.'egg.'] (۱) انڈا؛ بیضہ ۔(۲) (فوج)بم جو ہوائی جہاز سے گرایا جاتا ہے ۔

A bad egg : ناکارہ شخص یا تجویز ؛ گندہ انڈا ۔

As full as an egg : لبالب بھرا ہوا ؛ خوب بھرا ہوا ۔

As sure as egg is egg : بے شک ؛ یقیناً ۔

Bad egg : ناکارہ (شخص یا تجویز) ۔

Boiled egg : ابلا ہوا انڈا ۔

In the egg : ابتدائی مرحلے میں ؛ آغاز کار میں ۔

Poached egg : پوچ انڈا ۔

Soft boiled egg : نرم ابلا ہوا انڈا ۔

To have all eggs in onebasket : (اپنا) سب کچھ ایک ہی داؤں پر لگا دینا؛ اپنی تمام امیدوں کو ایک امر پر منحصر کر دینا ۔

To lay an egg : انڈا دینا ۔

To teach one's grandmother to suck eggs : اپنے سے آزردہ تر شخص کو نصیحت دینا؛ دائی کو دودھ پلانا ؛ لقمان کو حکمت سکھانا ۔

To tread upon eggs : نازک راہ پر چلنا ۔

Egg-albumen : (n) (حیوانیات) انڈا البومن؛ انڈے کی سفیدی جس میں البومن اور پروٹین رہتے ہیں ۔

Egg and anchor /-dart /-tongue :(n) سانچے کےاقسام جن کی شکل بیضہ نما ہوتی ہے ۔

Egg- and-spoon race : (n) دوڑ کی بازی جس میں دوڑنےوالے چمچے میں انڈا رکھ کر چمچہ منہ میں دبالیتے اور دوڑتے ہیں ؛ چمچہ دوڑ ۔

Egg-apparatus : (n) (حیوانیات) بیض آلہ ۔

Egg-apple : (n) (۱) بیگن کا پودا ۔ (۲) ایک متغیر رنگ ۔

Egg-bag/ - case : (n) بیضہ دان ۔

Egg-bean : (n) (نباتیات) لوبیا ۔

Egg-beater : (n) انڈے یا کریم یا کسی دوسرے مائع کو حرکت دینے کا آلہ ؛ انڈا پھینٹنے کی مشین ۔

Egg-bed : (n) وہ خطہ جہاں بہت سے بھنگے بیضوی خول جمع کردیتے ہیں ۔

Egg-bird : (n) سمندری پرندے جن کے انڈے غذا کے طور پر استعمال ہوتے ہیں ؛ (حیوانیات)طیر نوروزی۔

Egg-bound : (a) ایسے پرندے جو اپنی کمزوری یا کسی مرض کےباعث اپنے انڈوں کو معمولاً خارج کرنے سے قاصر ہوں۔

Egg-capsule : (n) (۱) بیضے کا چھلکا ۔(۲) ریشم کا کویا جس میں مادہ انڈا دیتی ہے ؛ (حیوانیات) بیضہ خانہ ؛ انڈا خانہ ۔

Egg-case : (n) دیکھو Egg-capsule

Egg-cell : (n) خلیہ یا جرم جس سے بیضہ یا فرد بعد میں نمو پاتا ہے؛ (حیوانیات) بیضہ خلیہ ۔

Egg-cement : (n) وہ مادہ جو انڈوں کو باہم متصل کرتا ہے ۔

Egg-cleavage : (n) (بچے کا) انڈے کو کھٹکنا ؛ شگاف ۔

Egg-coal : (n) پتھر کوئلہ (بڑے سائزکا)۔

Egg-crate : (a) مستطیل نما خلیہ دار جو روشنی نفوذ کرتا ھے ۔

Egg-cup : (n) بیضہ دان ؛ پیالی جس میں انڈا رکھ کر کھاتے ہیں۔

Egg-eater : (n) (حیوانیات) انڈا خور؛ ایک غیر زہریلےسانپ کی قسم۔

Egg-dance : (n) (١) ایک قسم کا ناچ جس میں زمین پر بہت سے انڈے ڈال دیئےجاتے ہیں اورناچنےوالا آنکھوں پر پٹی باندھ کر ناچتا ھے ۔ (٢) (مجازاً) نازک کام ؛ ٹیڑھی کھیر ۔

Egg-flip : محلول انڈا شراب وغیرہ میں ؛ آب جو ، انڈا اور چینی سےتیار کیا ہوا مشروب ۔

Egg-glass : (n) بیضہ کا شیشہ خانہ ؛ انڈے کے ابلنے کاوقت بتانے والا شیشہ ۔

Egg-glue : (n) دیکھو Egg-cement

Egg-fruit : (n) ایک نوع کے پودے جن کے پھل کھانے میں کام آتے ہیں۔

Egg-head : (n) (١) دانشور؛ عامیانہ مذاق کو نفرت سے دیکھنے والا (شخص)۔(٢) اعلیٰ تعلیم یافتہ شخص ؛ نظریہ کار ۔

Egg-hot : (n) شراب اور انڈے سے تیار شدہ گرم مشروب ۔

Egg-membrane : (n) (حیوانیات) انڈا جھلی ؛ انڈے کا پردہ ۔

Egg-nog : (n) دیکھو Egg-flip

Egg-nucleus : (n) (حیوانیات) انڈا مرکزہ ۔

Egg-parasite : (n) کیڑوں کے انڈوں میں پیدا ہونےوالےمتعدد غشائی پرداران میں سے کوئی ایک۔

Egg-picking : (n) ایک قسم کا کھیل جس میں مقابلہ بازاُبالے ہوئے انڈوں پر ضرب لگاتے ہیں۔

Egg-plant : (n) دیکھو Egg-apple

Egg-plum : (n) انڈے کی شکل کا ہلکا زرد رنگ کا بیر ۔

Egg- pouch / - sac : (n) دیکھو Egg - case

Egg - powder : (n) خشک انڈوں سے بنا پاؤڈر۔

Egg raft : (n) بعض مچھلیوں اور مچھروں کے انڈوں کا بہتا ہوا ڈھیر ۔

Egg -Saturday : (n) Shrove - Tuesday کے قبل کا سنیچر ۔

Egg shaped : (a) بیضوی ۔

Egg-shell : (n) (حیوانیات) بیض خول ؛ قشرۃ البیضہ ۔

Egg shell : (a) انڈے کے چھلکے کی طرح ؛ نازک ۔

Egg-shell China : (n) چینی کے نازک برتن ۔

Egg-slice : (n) چلّے کو ماہی توے میں سےنکالنے کا کفگیر ۔

Egg-spoon : (n) انڈا کھانے کا چمچہ ۔

Egg-spoon : (n) (اُبلے ہوئے انڈے کھانے کا) چمچہ ۔

Egg-sucker : (n) ایک قسم کا پرندہ ۔

Egg-Sunday : (n) Shrove Tuesday کے قبل کا اتوار ۔

Egg-tooth : (n) چڑیا کے بچے کا وہ دانت جس سے وہ چھلکے کو کھٹک کر انڈے سےباہرنکل آتا ھے ۔

Egg-tray : (n) عموماً مربع نما کاغذ کا بنا ترے جس میں انڈے محفوظ طور پر ہوں۔

Egg-tube : (n) بیضہ کی نلی ۔

Egg - urchin : (n) بحری خارپشت ؛ ساہی ۔

Egg - whisk : (n) انڈا پھینٹنے کا برتن ۔

Egg-white : (n) انڈے کی سفیدی (جیسے مرغی یا بط کی) جن کا کھانے میں استعمال ہوتا ھے ۔

Egg-white injury / - disease: (n) انڈے کی سفیدی کے کچے استعمال سے پیدا ہونے والا وٹامن کی کمی کا ایک مرض۔

Egg-yolk : (n) (حیوانیات) بیض زردی ؛ زردی بیضہ ؛ زردہ ۔

Eggaxis : (n) جنینی محور (انڈے کا)

Egger : (n) (حیوانیات) پیلپه ؛ بید کا ایک کیڑا جس کا بچہ پودوں کو نقصان پہنچاتا ہے؛ جنگلی پرندوں کے انڈے جمع کرنےوالا ؛ دباغ ۔

Eggert method : (n) نائٹرک ایسڈ سے حاصل ہونے والےرنگ سےفولاد اورلوہے کے کاربن کاتعین کرنے کاطریقہ ۔

Eggler : (n) [egg +-ler.] انڈا فروخت کرنے والا؛ انڈا فروش ۔

Eggless : (a) بے بیضہ ۔

Eggment : (n) تحریک ؛ انگیزش ۔

Eggmite : (n) ایک کیڑا جو انڈوں کو ختم کردیتا ہے ۔

Egis : Eegis کی متبادل شکل

Eglandulose : (a) (حیوانیات) بے غدود ۔

Eglantine : (n) [ME.'eglentyn.'] ایک قسم کاپھول ؛ (نباتیات) گل نسرین ؛ سیوتی ؛ نسترن ۔

Eglatere : (n) [ME.'eglenter.'] (نباتیات ) نسترن ۔

Eglestonite : (n)[Thomas Egleston, Am. mineralogist +E -ite.] ایک معدنی شے جس میں پارے کا آکسی کلورائڈ ہوتا ہے ۔

Eglogue : (n) [ F.eclogue.] شعر کوتاہ ؛ شعر دشتی ؛ سرود دہقانی ۔

Eglomise : (n) [Fr.'eglomise.'] آرائشی شیشے سے تیارکردہ جس کی پشت پر مگر نمایاں تصویر ہو ۔

Egma : (n) Enigma کی غلط صورت بمعنی چیستاں ؛ معما ۔

Ego : (n) [L.] (۱) انا ؛ خودی ؛ ایگو ؛ (تجارت) نفس ؛ خود۔ (۲) خود پرستی؛ ارادہ ۔(۳) (تحلیل نفسی)شخصیت کا شعوری حصہ جو حقیقت کے ارتباط سے Id کے ذریعہ حاصل ہوتا ہے اور عضویہ کی بقا کی خاطر Super ego, Id اورخارجی روزمرہ حقیقت کے مطالبے کو پورا کرتا ہے ۔ (٤) (نسل) ایک مفرد شخص جو ایک خاص ڈھانچہ میں حوالہ کے طور پر استعمال ہوتا ہو ۔

Absolute ego : (فلسفہ) انائے مطلق ۔

Emperical ego : (فلسفہ) تجربی انا ۔

Pure ego : (فلسفہ) انائے محض ۔

Super ego : (سماجیات) فوق ۔

Transcedental ego : (فلسفہ) ماورائی انا ۔

Ego-alter theory : (فلسفہ) نظریہ تعمیل انا ۔

Ego-assertion : (n) (فلسفہ) اظہار انا (انانیت) ۔

Ego-attitude : (n) (سماجیات) انانی رویہ ۔

Ego-breakdoown : (n) (سماجیات) شکست انا ۔

Ego-defence : (n) ایک نفسیاتی عمل جو اپنی انا کی حفاظت کی خاطر شعوری یاغیر شعوری طور پر کار فرما ہوتا ہے ۔

Ego-expansion : (n) انا کی توسیع یا تکمیل یا حصول ۔

Ego-ideal : (n) ضمیر ؛ وہ مثبت اصول وضوابط ، نصب العین یا عزائم جو شعوری طور پر انسان اپنے ذہن میں رکھتا ہے؛ (تحلیل نفسی) انانی مقصود؛ انانی نصب العین؛ (فلسفہ) مثالی انا ۔

Ego-identity : (n) فرد کے ذاتی خاکے اورسماجی تعلقات میں تسلسل اور ربط کا ادراک ۔

Ego-instinct : (n) (فلسفہ) جبلت انا ۔

Ego-involve : (v) (کسی شخص کو) ایسی شے یاصورت حال میں شریک کرنا کہ وہ افتخار یا اس کے برعکس احساسات کا ادراک کرے ۔

Ego-involvement : (n) کسی کام یا مقصد کے حصول میں فرد کی خود بینی کا شریک ہونا ۔

Ego-libido : (n) نفس سے وابستہ لبیڈو کا حصہ ۔

Ego-psychology : (n) ایگو کا مطالعہ خصوصاً اس کے دفاع ، ابدال ، آزمائش حقیقت اور ایگو آئیڈیل کے حصول سے متعلق ۔

Ego-satisfaction : (n) تسکین ذات ۔

Ego-syntonic : (a) جو ایگو کے موافق یا قابل قبول ہو ۔

Egocentric : (a) (۱) خود پسند ؛ انفرادی ۔(۲) جو ایگو کو فلسفہ کا نقطہٴ آغاز سمجھے۔ (۳) محدودنظریہ ؛ اپنےنفس میں ڈوبا؛ خود غرض ؛ خودپسندشخص ۔ (٤) (سماجیات) خود مرکزی ؛ خود بیں ۔

Egocentric-predicament : (n) (۱) ایسی علمی حالت جب کہ کوئی شخص اپنے دماغ سے باہر آنے سے گویا قاصر ہو کیونکہ ہرعلم اس کے ذہن میں موجود ہے۔(۲) (فلسفہ) انا مرکزی مخمصہ۔

Egocentricity : (n) (فلسفہ) انا مرکزیت ؛ خود مرکزیت : خود پسند ہونے کی حالت یا صفت۔

Egocentrism : (n) (۱) (سماجیات) خود مرکزیت۔(۲) سماج کے غیر مقررہ طریقے سےشخصی امتیاز حاصل کرنے کی سعی؛ دماغی تلافی۔

Egohood : (n) (فلسفہ) شخصیت ؛ انانیت ؛ خودی۔

Egoism : (n) [ Fr.' egoisme.'] (۱)نفس پروری ؛ خود پرستی۔(۲) ( اخلاقیات ) فلسفہ' خود غرضی ؛ خود رائے ہونا ؛ بر خود غلط ہونا ۔ (۳) (سماجیات) انانیت۔(٤) (فلسفہ) نظریہ فلاح ذات : انانیت؛ خودپرستی۔

Collective egoism : (سماجیات) اجتماعی انانیت۔

National egoism : (n) (سماجیات) قومی انانیت ۔

Egoist : (n)[Fr.'egoiste'.] (۱) خود پرستی کو جو بنیاداخلاق سمجھے ۔ (۲) خود پرست ؛ خود خواہ ؛ خود غرض۔(۳) (فلسفہ) اناپرست ؛ انانی ؛ معتقد خودی ؛ خود پرست ۔ (٤) (اخلاقیات) معتقد خود غرضی۔

Egoistic /-al : (a) خود غرضانہ ؛ خود بینی یا نفس پرستی کا یا اس سے متعلق ؛ (فلسفہ) انانیتی ؛ (اخلاقیات) خود غرضانہ۔

Egoistic faculty : (n) (فلسفہ) انانی قوت ؛ انانیت۔

Egoistic naturalism : (n) (فلسفہ) انانی فطریت۔

Egoistic hedonism : (n) Universalistic hedonism کے برعکس وہ اخلاقی نظریہ جو اپنی مسرت کو ہی صحیح شعار کا درست مقصد قرار دیتا ہے؛ (فلسفہ) ذاتی لذتیت۔

Egoistically : (adv.) خود غرضانہ طور پر ؛ نفس پرستی سے؛ خود بینی سے۔

Egoistry/Egoism : (n) خود پسندی ؛ نفس پرستی ؛ خود خواہی۔

Egoity : (n) [Ego + ity.] (۱) خودی ؛ انانیت۔(۲) ایگو۔ (۳) (فلسفہ) روح خودی۔

Egomania : (n) شدید نفس مرکزیت ؛ نفس پرستی کی غیر معمولی صورت ؛ جنون خود پرستی ؛ مرض خود پرستی۔

Egomaniac : (a) نفس پرستی کی غیر ترقی یافتہ صورت حال میں مبتلا شخص۔

Egomaniacal : (a) ایسی غیر معمولی صورت حال میں مبتلا یا ایسی حالت سے متعلق۔

Egophony : (n) (طب) بُز صوتی ؛ بعض امراض جیسے ذات الجنب میں آواز کا تغیر یافتہ ہو جانا کہ وہ بُز کی آواز معلوم ہو۔

Egos : (n) Ego کی جمع۔

Egotheism : (n) انا الحقیقت ؛ انا الحق کہنا ؛ اپنے آپ کو خدا سمجھنا ؛ اپنے آپ کو الوہیت کا جزو سمجھنا۔

Egotism : (n) (۱) انانیت ؛ خود بینی ؛ خود ستائی؛ (فلسفہ) خودپرستی۔(۲) خود مرکزیت ؛ خود غرضی۔ (۳) غرور ؛ احساس برتری (اور اس کے ساتھ دوسروں کے لئےتحقیر کا اظہار ہو )۔ (٤) نفس نوازی۔

Egotist : (n) خود پسند؛ خود غرض ؛ خود بیں ؛ خود پرست۔

Egotize : (v) [F.egotism.] خود ستائی کرنا ؛ خود بینی سے گفتگو کرنایا لکھنا ؛ اپنے بارے میں زیادہ حوالہ دینا۔

Egotropic : (a) (اخلاقیات) خود بیں۔

Egout : (n) [Fr.] فاضل پانی بہنے کی جگہ۔

Egranulose : (a) بغیر دانہ ؛ بے دانہ۔

Egrasseau : (n) (نباتیات) درخت سیب۔

Egre : (a) Eager کی قدیم شکل بمعنی مشتاق ؛ شائق۔

Egregious : (a) [ L.'egregius.'] (۱) (کنبہ) پرلے درجے کا؛ اول درجے کا ؛ نمایاں ؛ برجستہ ؛ سخت۔ (۲) کامل۔(۳) یکسر ۔ (٤) مشہور ؛ بدنام۔

Egregiosuly : (adv.) بہ نہایت درجہ ؛ نمایاں طور پر؛ مشہور ہونے کے لحاظ سے۔

Egregiousness : (n) انتہا (حماقت ، غلطی وغیرہ کی) ۔

Egremoigne/-moyn : (n) Agrimony کی قدیم صورت ؛ (نباتیات) Rosaceae خاندان کے پودوں کا نام ۔

Egress : (n) [ L.'egressus.'] (۱) باہر جانا ؛ باہر جانے کا حق؛ باہر جانے کا راستہ ۔ (۲) ظہور؛ خروج : کسی جرم فلکی کا دوسرے جرم فلکی کے قرص پر سے گذر جانا ۔

Egress : (v) خارج ہونا ؛ منتشر ہونا۔

Egression : (n) باہر جانا ؛ خروج ؛ باہر نکلنا ؛ انتشار ۔

Egressive air stream : (n) (لسانیات) باہری ہوائی بہاؤ ۔

Egret : (n) [AFr.'egrette.'] (حیوانیات) ایک قسم کا بگلا ؛ ڈنٹھے لین پودے کے بیج پر کے روئیں ؛ سفید بگلا ۔

Egret of heron : (n) (حیوانیات) سفید ماہی خوار ۔

Egrimonie/-y : (n) Egrimony کی قدیم شکل ؛ (نباتیات)غافث؛ جگر کی دوا ۔

Egriot : (n) (نباتیات) ایک قسم کا شاہ دانہ ۔

Egritude : (n) کسالت ؛ بیماری ۔

Egualmente : (adv.) (موسیقی) یکساں طورپر ؛ ہمواری سے۔

Egueite : (n) [F.'egueiite.'] ایک معدنی شے جو آبدار اساسی فیرک آئرن کے فاسفیٹ اورتھوڑا کیلشیم اور المونیم پر مشتمل ہوتی ہے اور چکنی مٹی کے کنکروں میں پائی جاتی ہے ۔

Egurgitate : (v) قے کرنا ؛ استفراغ کرنا ۔

Egypt : (n) ملک مصر ۔

Egyptiac : (a) قدیم مصر کا یا اس سے متعلق ۔

Egyptian : (a) (۱) مصری ؛ قبطی؛ مصرکایا اس سے متعلق ۔ (۲) شدید ؛ انتہائی (عموماً) محاورہ میں استعمال ہوتا ہے جیسے Egyptian darkness ۔

Egyptian : (n) (۱) مصر کا باشندہ ۔(۲) قدیم مصریوں کی افریقی ایشیائی زبان جو زمانہ قدیم سے تقریباً تیسری صدی عیسوی تک بولی جاتی تھی ۔ (۳) ہیروگلاف یا دوسرے طرزتحریر میں سے کوئی قدیم مصری طرز تحریر ۔ (٤) (متروک) خانہ بدوش ۔

Egyptian acacia : (n) (نباتیات) گوند کا درخت ؛ کیکر جس کا انگریزی نام Gum - arabic tree ہے ۔

Egyptian architecture : (n) قدیم مصر کی طرز تعمیر (۵۰۰۰ ق ۔م ) سے لے کر عیسوی دور کے اوائل کی )۔

Egyptian arum : (n) (نباتیات) گوش فیل ؛ قلقاش ۔

Egyptian bean : (n) (نباتیات) باقلائی مصری۔

Egyptian cotton : (n) (نباتیات) مصری روئی جو اپنی نزاکت کے لئےشہرت رکھتی ہے ۔

Egyptian goose : (n) افریقہ اور فلسطین کا شوخ رنگ کے پروں کا ایک پرندہ ۔

Egyptian green : (n) ہلکا سبز رنگ ۔

Egyptian hemp : (n) (نباتیات) شابدانہ مصری؛ شابدانہ صحرائی ۔

Egyptian jackal : (n) شمالی افریقہ کاایک بڑا وحشی کتا جو قدو قامت میں بھیڑیئے سے ملتا جلتا ہے ۔

Egyptian kidney bean : (n) (نباتیات) مصری لبلاب ؛ لبلاب ۔

Egyptian lotus : (n) مصر کا سفید کنول ۔

Egyptian willow : (n) (نباتیات) بید مشک ۔

Egyptianism:(n) مصریوں کے مخصوص خصائل و عادات ۔

Egyptianization : (n) مصرانا ؛ مصراؤ ؛ مصری بنانے کا عمل یا طریقہ۔

Egyptianize : (v) مصری بنانا (صفت ، خصلت یا ملکیت میں )۔

Egypticity : (n) [ Egypt + E -icity.] مصریت ۔

Egyptize : (v) مصری بننا (جیسے صفت یا خصلت میں ) ۔

Egypto : [GK.'aigypto.'] سابقہ بمعنی مصری یامصر (جیسے مصری عربی Egypto-Arabic ) ۔

Egyptological : (a) علم مصر کا یا اس سے متعلق ۔

Egyptologist : (n) علم مصر کا ماہر۔

Egyptology : (n) [Egypto + - logy.] مصریات : مصر کی زبان اور تاریخ وغیرہ کا علم ؛ آثار قدیمہ ، مصر کا علم۔

Eh : (a) [ ME.'ey.'] کلمہ فجائیہ جو استفہام ، استعجاب اور حصول تائید کے مواقع پر استعمال ہوتا ہے جیسے ہاں ! جی ! ہے نا! وغیرہ ۔

Ehatisaht : (n) (۱) وینکور جزیرہ کی ایک قوم ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد۔

Ehlite : (n) ایک قسم کا پتھر ۔

Eichhornia : (n) [L.] منطقہ حارہ کے آبی پودے کی ایک جنس جس کی پتیاں گول ہوتی ہیں اور ڈنٹھل بڑھا ہوا ہوتا ہے؛ ورد النیل ۔

Eicosa -/ Eicos- : [GK.'eikosa.'] ایک جزوترکیبی بمعنی بیس جوہر رکھنے والے (جیسے کاربن ) ۔

Eid-/ Eido - : (n) [Gk.form fr.'eidos.'] تصویر : خاکہ ؛ شبیہ ۔

Eident : (a) [Var. of ident.] متوجہ : کوشش کرنے والا : کوشاں : مواظب ۔

Eider : (n) [-Icel.(ON.)'eider -'] برفستانی ممالک کی ایک قسم کی بطخ : مرغابی شمالی ۔

Eider-down : (n) نرم پر جو اس جانور کے سینے پر ہوتے ہیں ؛ توشک یا گدّا جس میں یہ پر بھرے ہوں ۔

Eider duck : (n) بطخ شمالی ۔

Eider yarn : (n) ایک قسم کی نرم روئی یا دھاگا ۔

Eidetic : (a) [Gr.'eidetikos.'] (۱) تصویر کایا اس سے متعلق ۔ (۲) (فلسفہ) خیالیاتی : خیالی ۔(۳) صاف ؛ زندگی ؛ اَننَد ؛ واضح : روشن ؛ ہویدا ۔

Eidetic : (n) خیالیاتی تصور کاتجربہ کرنے والا۔

Eidetic image : (n) (فلسفہ) خیالیاتی تمثال ؛ خیالیاتی تصویر ۔

Eidetic imagery : (n) (نفسیات) صحیح مخیلہ ؛ سر زندہ مخیلہ ۔

Eidetic theory of knowledge:- (فلسفہ)(علم کا) نظریہء خیالات

Eido- /Eid- : یونانی سابقہ بمعنی "تصویر" یا "شکل" جس سے مل کر دوسرے الفاظ بنتے ہیں ۔

Eidograph : (n) [Gr.'eidos'+-Graph.] نقشوں کے بڑھانےگھٹانے کا آلہ ؛ (سروے ) شباہت نگار ۔

Eidoism : (n) (سماجیات) آسیب پرستی ۔

Eidolon : (n) [Gr.'eidolon.'] (۱) آسیب ؛ بھوت پریت ؛ سایہ ۔ (۲) ایک آئیڈیل تصویر یا مثالی شخص : نمایاں ؛ آئیڈیل ۔(۳) یونانی مصوری میں پائی جانےوالی تصویرانسان یا حیوان کی جس میں پر ہوتے ہیں۔

Eidoloscope : (n) شباہت نما؛ افلاک نما؛ وہ آلے جو اجسام آسمانی گردشوں کا نقشہ بنانے کےلئے استعمال ہوتے ہیں ۔

Eidos : (n) [Gr.] (۱) مشاہدہ یا وجدان میں آنے والی شے : (افلاطونیت) خیال ؛ (ارسطوئیت) فورم ؛ اصل ؛ تصور یا وجدان کی شکل ۔(۲) منطقی ترکیب ؛ فکر و عمل میں استعمال ہونے والی منطق ۔

Eigen frequency : (n) ارتعاش کا کوئی تعدد جس سے کوئی ارتعاشی سسٹم تھرتھراتا ہے ۔

Eigen function : (n) ایسے فرقی مساوات کا حل جو مخصوص شرائط کو پورا کرے ۔

Eigen tone : (n) ارتعاش پیدا کرنے والے جسم یا سسٹم سے پیدا ہونے والا سُر ۔

Eigh : (interj.) (علامت تعجب) ایں : آہ ۔

Eight (at) : (a&n) [ME.'eighte.] (۱) آٹھ ۔(۲) آٹھ اکائیاں یا اشیاء : آٹھ کا مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) ۲ کا مکعب ۔ (٤) آٹھ بجے ۔(٥) سیریز کا آٹھواں ۔(٦) جس میں آٹھ اکائیاں یا ارکان ہوں ۔

Behind the eight hall : بڑی نقصان دہ صورت حال یا شش و پنج کی حالت میں ۔

To have one over the eight : مست ہونا ۔

Eight fold path : (n) عقیدہ : عزم ، گفتار ؛ کردار ، رزق ، کوشش ، خیال اورتفکر کی راستی کے ذریعہ نروان حاصل کرنے کی مہاتما بدھ کی تعلیم ۔

Eight -four : (a) اسکول کی تنظیم کے ایسے پلان کا یا اس سے متعلق جس میں ابتدائی تعلیم کے آٹھ اور ثانوی تعلیم کے چار گریڈ ہوتے ہیں (۳-۳-٦ کے مقابلہ میں)۔

Eight-gauge : (a) بندوق کی نال جس کا قطر ۰۸۳۵ انچ ہو۔

Eight bring : (n) آٹھ اجزا سے بننے والا مرکب۔

Eight - square : (n) ہشت ضلعی۔

Eighteen : (a&n) [ME.'eightetene.'] اٹھارہ۔

Eighteenmo : (n) [eighteen + -mo.] کاغذ کا کوئی تختہ جو اٹھارہ صفحوں میں منقسم ہوسکے؛ اس سائز کا کوئی کاغذ : مخفف mo ۱۸ ھے (۱۸°)۔

Eighteenth : (a&n) [ME.'eightetenthe.'] اٹھارواں۔

Eightfold : (a) [ME.eightefold.] (۱) جس میں آٹھ حصے یا صورتیں ہوں۔ (۲) سائز، ڈگری یا مقدار میں آٹھ گنا۔

Eighth : (a&n) (۱) آٹھواں ؛ ہشتم۔ (۲) آٹھواں سُر۔ (۳) کسی چیز کے آٹھ برابر حصوں میں سے ایک۔ (٤) آٹھویں درجہ میں۔ (٥) سات مستثنات کے ساتھ۔

Eighth cranial nerve /Eighth nerve : (n) سمعی رگ۔

Eighth note : (n) موسیقی کا ایک سُر جس میں سُر کے وقت کا آٹھواں حصہ لگتا ھے۔

Eighthly : (adv.) آٹھویں (یہ کہ) ؛ آٹھویں مقام پر۔

Eighthieth : (a&n) اسّی واں۔

Eights : (n) Eight کی جمع۔

Eightsome : (n) (اسکاٹ لینڈ) آٹھ رقاصوں کی ریل۔

Eighty : (a&n) [ME.] (۱) اسّی ؛ ۷۹ سے ایک زیادہ۔ (۲) اسّی اکائیاں یا اشیاء ؛ اسّی کا مجموعہ یا سیٹ۔ (۳) سیریز یا سیٹ کا اسّی واں۔ (٤) اسّی ایکڑ کا قطعہ زمین۔

Eigne : (a) [MF.'aine.'] سب سے بڑا ؛ پہلی پیدائش کا ؛ بزرگ تر۔

Eijkman test : (n) [ after christian Eijkman 1930 Dutch physiologist.] 46°c پر گیس یا گلوکوز میڈیم پیدا کرنے کی صلاحیت کی بنیاد پر گرم خون جانداروں میں کولی فورم بیکٹیریا پہچاننے کی ایک آزمائش۔

Eik : [OE.] Eke کی متبادل شکل۔

Eikon : (n) تصویر ؛ پیکر ؛ مجسمہ۔

Eikonometer : (n) مجسم نمائی بصارت جانچنے کا ایک طریقہ۔

Eild : (a) [OE.'gelde.'] (۱) (اسکاٹ لینڈ) عقیم ؛ بانجھ (جانوروں کے لئے)۔ (۲) (اسکاٹ لینڈ) (گائے سے متعلق) دودھ سے خالی ؛ خشک پیری ؛ ایام ماضی۔

Eimeria : (n) [NL.Fr. Theodor Eimer, German Zoologist+NL -ia.] نبقات کا ایک خاندان جو ریزھ دار جانداروں کی آنت کی دیواروں میں امراض پیدا کرتا ھے۔

- ein /-eine : (n &suffix) ایک مرکب جو اس مرکب سے مختلف ہوتا ھے جس کا نام in- یا ine- پر ختم ہوتا ھے۔

Einstein : (n) [after Alfred Einstein Physicist and mathematician.] (۱) شعلہ تاب توانائی۔ (۲) علم ریاضی کا جینیئس۔

Einstein - de Haas effect : (n) [after A. einstein and A.E.de Haas, Anstrian Physicit.] اچانک مقناطیسیت کے زیر اثر کسی جسم میں گردشی تحریک پیدا ہونا۔

Einstein equation : (n) [after ainstein.] طبیعیات کے مساوات میں سے کوئی ایک ؛ کمیّتی توانائی مساوات۔

Einstein Law of photochemical equivalence . نظریہ° قدریہ (Quantum Theory) کا قانون : فوٹو کیمیائی طریقہ کار سے گرم عمل ہونے والا سالمہ جو شعلہ تاب توانائی کو جذب کرلیتا ھے۔

Einstein theory : (n) نظریہ° اضافت۔

Einstein universe : (n) آئنسٹائن کی نظر میں دنیا جیسے وہ کروی کہتا ھے۔

Einsteinian : (n) البرٹ آئنسٹائن یا اس کے نظریات کا یا ان سے متعلق۔

Einsteinium : (n) [L.Fr.] مصنوعی طور پر پیدا ہونے والا ریڈیائی کارگزار عنصر۔

Eir : (n) امراض کی شفا کی دیوی۔

Eire : (a) [Fr.eire, Republic of Irland.] آئر لینڈ۔

Eirenicon /Irenicon : (n) وہ بیان جو متضاد اصولوں میں ہم آہنگی پیدا کرنے کی کوشش کرے؛ تجویز صلح۔

Eiry : (a) Aery اور Eerie کی دوسری صورت؛ موہومات سے ڈرنے والا؛ وہم آور؛ عقاب کا آشیانہ۔

Eisegesis : (n) [Gr.'eisegesis.'] کسی متن کی اپنے تصور و فکر کے مطابق تشریح؛ سوء تعبیر؛ غلط تفسیر۔

Eistedfod : (n) ویلز کے بھاٹوں کی پنچایت یا مجلس۔

Either : (a) [ME.'either, aither.'] (١) دو میں سے ایک: یا یہ یا وہ ۔ (٢) دو یا اس سے زیادہ عطفی الفاظ؛ محاوروں یا چھوٹے جملوں (کلوز) میں استعمال ہونے والا لفظ ۔ (٣) علاوہ ؛ ذرا بھی (نفی کے بعد تاکید کے لئے استعمال ہوتا ھے) ۔ (٤) کسی فقرہ یا مشروط سوال پر متبادل صورت کے بعد تاکید کے لئے ؛ اس امر کے لئے ۔

Either one : دو میں سے کوئی ؛ ہر دو ۔

Ejaculate : (v) [L.'ejaculat.'] (١) یکایک بول اٹھنا ۔ (٢) جسم سے (کسی رقیق مادے کا) نکال پھینکنا خصوصاً ہیجان شہوت میں (منی کا) اخراج ۔ (٣) بول اٹھنا ؛ پھوٹ پڑنا (جیسے غصہ یا حیرت میں) ۔ (٤) تیزی سے اور اچانک نکل آنا؛ چلانا ۔

Ejaculate : (n) (١) ایک انزال میں خارج ہونے والی منی ۔ (٢) اخراج کا عمل یا طریقہ خصوصاً مائع (جیسے ہیجان میں منی) کا اچانک یا خود رو اخراج ۔

Ejaculatio praecox : (n)[NL.] حالت جماع میں قبل از وقت انزال ؛ سرعت انزال ۔

Ejaculation : (n) [L.'ejaculatus.'] (١) اخراج کا عمل یا طریقہ خصوصاً مائع کا منی سے اچانک اور از خود اخراج (جیسے ہیجان شہوت میں منی کا) ؛ ایسے عمل یا طریقہ کار کی مثال ۔ (٢) وہ جو خارج ہو ؛ مختصر اور اچانک جذباتی اظہار ؛ سخن مختصر ؛ مختصر عبادت ۔ (٣) (حیوانیات، طب) انزال ؛ قذف ۔

Premature ejaculation : (طب) سرعت انزال ۔

Ejaculative : (١) خارج یا انزال ہونے والا (عضویاتی اخراج سے متعلق) ۔ (٢) (حیوانیات) قازف ؛ اِنزالی ۔ (٣) اِخراج سے متعلق ۔

Ejaculator : (n) [Mod.L.'ejaculari.'] (١)(تشریح، حیوانیات) عضلۂ انزال ۔ (٢) جو انزال کرے ۔

Ejaculatory : (a) دیکھو Ejaculative

Ejaculatory duct : (n) وہ نلی جس سے منی خارج ہو ۔

Ejaculatory prayers : (n) اوراد و اذکار ؛ مختصر دعائیں ۔

Ejaculum : (n) ایک انزال میں خارج ہونے والی منی ۔

Eject : (v) [L.'ejectum'.] (١) بے دخل کردینا (جگہ اراضی وغیرہ سے) ۔ (٢) نکال دینا ۔ (٣) برطرف کرنا (منصب سے) ۔ (٤) نکال پھینکنا ۔ (٥) اخراج کرنا(کسی مادے کا) ۔ (٦) (متروک) پیش کرنا ۔

Eject : (n)[L.'ejectum.'] استنباط؛ نتیجہ؛ جو شے براہ راست ہمارے حس و ادراک میں نہ آتی ہو ۔

Ejecta : (n) (١) خارج شدہ شے ۔ (٢) (حیوانیات) عضلات ؛ (ارضیات) لاوی مادہ ۔

Ejectamenta : (n) (١) خارج شدہ شے ۔ (٢) لاوی مادہ ۔

Ejection : (n) [-(o)Fr.'ejection.'] (١) اخراج ؛ نکاسی ۔ (٢) (تشریح) اخراج ؛ ابراز ۔ (٣) (اسکاٹ لینڈ) بے دخلی (زمین وغیرہ سے) ۔ (٤) خارج شدہ شے؛ لاوی مادے کا نکلنا ۔

Ejective : (a) خارج کرنے والا ؛ استنباطی ؛ تصوری (شے) ۔

Ejective : (n) (لسانیات) اخراجی مصمت ۔

Ejective consonant : (لسانیات) اخراجی مصمتہ ۔

Ejectively : (adv.) استنباطی طریقے سے ؛ اخراجی عمل سے ۔

Ejectment : (n) [AFr.'ejectement.'] (١) بے دخلی ۔ (٢) (قانون) حکم نامہ بے دخلی ۔ (٣) پروانہ جس سے اس عمل کا آغاز ہو ؛ خسارے کا مطالبہ ۔

Ejector : (n) (١) اخراج کرنے والا ؛ بے دخل کرنے والا ۔ (٢) (انجینیئرنگ) مخراج : ایک آلہ جو بنی ہوئی شے کو خارج کرتا ھے ۔ (٣) گیس ، مائع یا دوسرے اجزا (جیسے ہوا ، پانی یا بالو) کو ہٹانے والا پمپ ۔

Ejector bay : (n) (جغرافیہ) اخراجی کھاڑی ۔

Ejicient : (a) تصوری ؛ خیالی ۔

Ejusdemgeneris : (a) [L.] ایک ہی قسم یا گروہ کی (عموماً قانون میں استعمال ہوتا ھے )۔

Eka - : [Skt.eka.] سابقہ بمعنی "ایک" "واحد؛ ایک ہی نوع کی جدول میں ترتیب کےاعتبار سے دوسرا (مخصوص عنصر سےباہر) کیمیاوی عناصر کے ناموں میں ، خصوصاً وہ جو اب تک دریافت نہیں ہوئے ہیں ۔

Ekari : (n) (۱) مغربی نیوگنی کی ایک قوم ۔(۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔

Eke : (adv.) [OE. 'eac.'] (قدیم) بھی ؛ نیز ۔

Eke : (n) [OE.eaca.] (خصوصاً اسکاٹ زبان میں) جوڑ (جیسے لباس میں اس کا سائز بڑھانے کےلئے)۔

Eke : (v) [ME.eken, echen. ] شامل کرنا ؛ تکملہ کرنا؛ جوڑنا؛ کمی پوری کرنا؛ بڑا کرنا؛ پیوند لگانا؛ کوشش سے حاصل کرنا یا قائم رکھنا خصوصاً مختصر مقدار میں ؛ مشکل سے بسر کرنا ؛ دشواری یا بے کیفی سے زندگی کاٹنا(out کے ساتھ مستعمل) ؛ (خصوصاً اسکاٹ) اضافہ ہونا ۔

Eke out : (v) تنگی سے بسر کرنا۔

Eke name : (n) لقب ؛ کنیت ؛ اضافی نام ۔

Ekhimi : (n) (۱) افریقی درخت کی ایک بھورے رنگ کی کھردری لکڑی ۔(۲) افریقہ کی ایک قوم کا نام ۔

Eking : (n) کمی پورا کرنا ۔

Ekphore : Ecphore کی متبادل شکل ۔

Ektrodaetylia : (n) (طب) خلقی کم انگشتی ۔

El : (n) حرف L ۔

El : (n) شمالی اشور کا ایک دیوتا ۔

- el : (۱) ایک لاحقہ جو کلمات میں اضافہ ہوتا ھے جیسے hovel اور کبھی le- کی صورت میں لکھا جاتا ھے ۔(۲) ایک لاحقہ جس سے اسم مصغر بنتا ھے جیسے tunnel وغیرہ ۔

Ela : (n) [F.E +La.] (موسیقی) گیڈو کا بلند ترین سُر؛ (مجازاً) بلند و گزاف شے ۔

Elaborate : (v) [f.L.'elaborat -, elaborate.'] (۱) محنت اور کوشش سے بنا کر مکمل کرنا ؛ تفصیل سے بیان کرنا۔(۲) (کسی ایجاد و اجتہاد کی) تفصیلات کو اتمام تک پہنچانا۔(۳) (کسی مادّے کو) اصلی ماخذ یا عناصر سے حاصل کرنا ۔

To elaborate a theory : کسی نظریہ کو محنت سے واضح کرنا ۔

Elaborate : (a) [L.'elaboratus.'] مفصل ؛ محنت سے تکمیل کو پہنچانا ؛ دیدہ ریزی سے بنایا ہوا ؛ دیدہ ریزی کا(ضد ، سادہ) پرکار؛ ماہرانہ؛ استاد ساختہ ۔

Elaborated : (a) مفصل ؛ دیدہ ریزی سے بنایا ہوا ۔

Elaborated painting : (n) ایسی نقاشی جو بڑی زحمت اور محنت سے بنائی گئی ہو ۔

Elaborately : (adv.) دیدہ ریزی سے؛ تمام تفصیلات کی تکمیل کے ساتھ؛ مفصل ؛ محنت سے ۔

Elaborateness : (n) تفصیلات کا مکمل ہونا ؛ تکمیل کو پہنچا ہوا ہونا ؛ تکمیل ؛ وقت ؛ کسی کام میں استادی کا ہونا ۔

Elaborater /Elaborator : (n) مُفسر ؛ وضاحت کرنے والا ۔

Elaboration : (n) [L.'elaborationem'.] (۱) تکمیل ؛ (کسی کام میں ) مہارت ؛ مفصل بیان ۔(۲) محنت اور مہارت سے تیار کی ہوئی (شے) ۔ (۳) خواب اور دوسرے غیر شعوری عوامل کی نفسیاتی تعبیر وتفسیر ۔(٤) (حیاتیات) نازک کاری ؛ تفصیل۔

Elaborative : (a) قابل تفصیل ؛ قابل تفسیر ؛ وضاحت پذیر۔

Elaboratory/Laboratory : (n) (۱) (قدیم)تجربہ گاہ ۔(۲) محنت سے تیار کیا ہوا؛ محنت سے حاصل کیا ہوا ۔

Elabrate : (a) (حیوانیات) حیوانات بے لب ۔

Elacis : (n) (نباتیات) جنس تاڑ ۔

Elacis guineensis : (n) (نباتیات) تاڑ کا درخت ۔

Elaeagnus /Eleagnaceae : (n) (نباتیات) درخت سنجد کا خاندان ۔

Elaeis/Palmaceae : (n) (نباتیات) تیل کے درخت کا خاندان ۔

Elaeo - : [Gr.] یونانی جزو ترکیبی بمعنی تیل ؛ روغن ؛ مثلاً Elaeopten ۔

Elaeoblast : (n) (حیاتیات) جنینی ابھار؛ روغن نہوض ۔

Elaeodochan : (n) (حیاتیات) غدہ روغن ؛ روغن دار ۔

Elaeolite/Elao- : [Gr.'elaeion.'] (معدنیات) نیفلانٹ کی ایک قسم جو بڑی بڑی بلوری شکلوں میں پائی جاتی ھے ۔

Elaeometer : (n) وہ آلہ جس سے روغن کے خالص ھونے کی جانچ کی جاتی ھے ؛ تیل پیما ۔

Elaeosome : (n) (نباتیات) روغن جسم ۔

Elaeothesium : (n) (روم قدیم کے حمام میں) عطر اور روغن مالش کرنے کا کمرہ ۔

Elaic/Oleic : (a) [as prec.+-idic] $(C_{18}H_{34}O_2)$ (کیمیا) ایک ایسڈ کا نام جو ایلیک ایسڈ سے حاصل ھوتا ھے ۔

Elaidin : (n) اولن کی بدلی ھوئی ٹھوس شکل جو نائٹرس ایسڈ کے عمل سے بنتی ھے ۔

El:io - : (n) ایک یونانی سابقہ بمعنی روغن زیتون ۔

Elaioplast : (n) (Leucoplast) (نباتیات) ایک سفید تکوینہ جس سے تیل نکلتا ھے ؛ روغن خلیہ مایہ ۔

Elam : (n) (جغرافیہ) عیلام ؛ ایلام ۔

Elamite : (n&a) عیلامی ؛ قدیم عیلام کے ملک کا باشندہ ۔

Elan : (n) [Fr.'elancer.'] جوش؛ امنگ ؛ ولولہ ؛ بلاّ (فوج کا) ؛ (مجازاً) شوق ؛ گرمی ؛ فعالیت ؛ جوش وخروش ۔

Elan vital : (n) [Fr.] نشاط حیات ؛ قوت زندگی ؛ برگساں کے نظریہ کے مطابق وہ قوت حیات جو تمام عضویات میں جاری و ساری ھےاورجو ارتقاء کی ذمہ دار ھے ۔

Elance : (v) [Fr. elancer] (قدیم) نیزہ چلانا؛ نیزہ پھینکنا ؛ نیز مجازاً ۔

Eland : (n) [S. A fr. use of Du'eland.'-] جنوبی افریقہ میں ایک بڑی قسم کاہرن جس کا گوشت عمدہ ھوتا ھے ۔

Elanet : (n) [app.f. mod.L.elanus + -et.] (حیوانیات) ایک قسم کا کوّا یا چیل ۔

Elanus : (n) [L.] (حیوانیات) چیل یا کوّے کی ایک مخصوص جنس ۔

Elao/Elaeo : ایک یونانی کلمہ بمعنی روغن (بالخصوص روغن زیتون) جو سابقہ کےطور پراستعمال ھوتا ھے ۔

Elaphine: (a) [Gr.'elaphos.'] (حیوانیات) گوزن نرسےمتعلق ۔

Elaphoglossum : (n) [Gr.'elaphos.'+NL.'glossum.'] (نباتیات) سر حسن مادہ ۔

Elaphomyces : (n) [Gr. elaphos +NL -myces.] (نباتیات) زمین میں پیدا ھونے والے قارچ کی ایک نوع ۔

Elaphure : (n) [L.'elaphurus.'] (حیوانیات) چینی گوزن ۔

Elapidae : (n) L. 'edap -, elaps.'] دونوں منطقوں کے گرم حصوں میں پائے جانے والے زہریلے سانپ کی ایک نوع ۔

Elaps : (n) ['elap-,elaps'] (حیوانیات) جنوبی افریقہ کا زہریلا سانپ ۔

Elapse : (v) [L. -elaps -, stem of L.elabi.] (۱) (وقت) گزرنا؛ گزر جانا ؛ ختم ھونا ۔(۲) ختم کرنا ۔ (۳) ختم ھونا ؛ گذرنا ؛ واپس ھونا ؛ منقطع ھونا ۔

Elapse : (n) (۱) امراء ؛ مرور ؛ گذشت ۔(۲) خاتمہ ۔

Elasmo -/Elasm - : [NL'elasmo -.'] ایک سابقہ بمعنی "صفحہ فلزی" دھات کی چادر ۔

Elasmobranch : (n) ['elasmobranchii.'] (حیوانیات) غضروفی مچھلیاں ۔

Elastance : (n) (برقیات) سرایت برق کا حاجب ؛ عایق ؛ لچکیت ۔

Elastic : (n) [ -mod. L.'elasticus.'] (۱) الاسٹک ۔(۲) زندہ دل ۔ (۳) حالات کے مناسب رنگ اختیار کرنے والا ۔ (٤) سبک روح ۔(٥) لوچ دار ۔

Elastic : (a) (۱)لچکدار ؛ لچلچا ۔(۲) (رقیق یا جامد) مادہ جو پھیلانے، سیکڑنے یا دباؤ پڑنے کے بعد اپنی

Elastically : (adv.) لوچ کے ساتھ : تغیر کے ساتھ ۔

Elasticity : (n) لوچ ؛ اصول تغیر ؛ خاصیت کشش ؛ کشش ؛ لوچ کا اصول ۔

Modulus of elasticity : (طبیعیات) مقیاس لچک ؛ معیار لچک ۔

Elasticized : (a) (۱) الاسٹک یا ربر کے دھاگوں سے بنا ہوا یا تیار کردہ ۔(۲) الاسٹک دھاگوں سے سِلا ہوا ۔

Elastin : (n) (کیمیا) ایک البومینی مادہ ۔

Elastique : (n) [F. ' elastique'] اون یا Worsted سے تیارکردہ پارچہ جس سے یونیفارم اور کھلاڑیوں کا لباس بنتا ہے ۔

Elastomer : (n) [elast -+-mer.] (۱) ربر کی طرح ایک لچکدار چیز ۔(۲) لچکیہ ۔

Elastomeric : (a) ربر کی طرح ایک لچکدار شے کا یا اس سے متعلق ۔

Elastometer : (n) [elast -+-meter.] لچکیت ناپنے کا ایک آلہ (جیسے جسمانی نسیج یا ربر کی) ' لچکیت پیما ۔

Elastoplast : (n) (ٹریڈ مارک) چسپاں ہونےوالی لچکدار پٹی میں استعمال ہوتا ہے ۔

Elastoplastic : (n) [elast-+plastic(n)] ربر کی مانندایک پلاسٹک : ایک چیز جس میں الاسٹک اور پلاسٹک دونوں کی خصوصیات ہوں ۔

Elastose : (n) الاسٹین (Elastin) سے شکل پذیر ہونے والا ایک پروٹینی مادہ ۔

Elastosis : (n) [L.elast.+ -osis.] ایک حالت جبکہ بوڑھے لوگوں کی جِلد کا لوچ ختم ہوجاتا ہے ۔

Elastration : (n) [blend of elastic and castration.] بے خون آختہ کاری ۔

Elate : (v) [L.'elatus.'] ہمت بڑھانا؛ دل بڑھانا؛ مغروربنانا؛ سرمست کر دینا ؛ (کسی) کے لئے موجب فخر ہونا ۔

Elate : (a) [ME.'elat'.] مغرور ؛ شاداں ؛ مگن ؛ خوشی میں مست ؛ نازاں ؛ سربلند ۔

اصلی صورت و حالت پر خود بخودعود کرآئے ۔ (۳) تغیر پذیر ۔(٤) قیمتوں میں تبدیلی ہونے سے مانگ میں اضافہ یا کمی ہونے والا ۔ (۵) اپنے کو حالات کے مطابق ڈھال لینے والا؛ الاسٹک ۔

Elastic barrier : (n) (شماریات) لچکیلی رکاوٹ ۔

Elastic cartilage : (n) ایک لچکدار زرد گوں غضروف ۔

Elastic collision : (n) ایسا تصادم جس میں متصادم اجسام کی حرکی توانائی غیر متغیر رہتی ہےاور مجموعی حرکت محفوظ رہتی ہے حالانکہ یہ عموماً آپس میں منقسم ہوجاتی ہے ۔

Elastic conscience : (n) آسانی سے تغیر قبول کرنے والا ضمیر ؛ لچکدار ذہن ۔

Elastic currency : (n) ایسا رائج سکہ جو کاروبار کی مانگ کے حجم کے موافق کم اور زیادہ ہوتا ہے ۔

Elastic - fibro - cartilage : (n) (حیوانیات) لچکیلی ریشہ دار غضروف ۔

Elastic limit : (n) کسی لچکدار ٹھوس کا سب سے زیادہ دباؤ جو کسی تشویہ کے بغیر باقی رہتا ہے ۔

Elastic membrane : (n) لچکدار نسیج والی جھلّی ۔

Elastic money : (n) (تجارت) لچکدار زر ۔

Elastic principles : (n) متغیر اصول ۔

Elastic scattering : (n) مادی ذرات کا انتشار یا لچکدارتصادم کےنتیجہ میں پیدا ہونے والے فوٹون (خیانیے)؛ (طبیعیات) لچکدار انتشار ۔

Elastic side boots /Elastic sides : (n) انیسویں صدی کے بوٹ جن میں فیتے کی جگہ ربر لگا ہوتا تھا ۔

Elastic tissue : (n) ایسی نسیج جس میں خاص طور پر لچکدار ریشے ہوں اور جو خصوصاً بند اور اوتار (نَس) میں پائی جاتی ہے ۔

Elastica : (n) [L.'elasticus.'] (۱) شریانوں کی دیواروں میں موجود لچکدار نسیج کی دو تہوں میں سے کوئی ۔(۲) لچکدار خط منحنی ۔

Elastical : (a) لوچ دار ؛ لچکدار ؛ قابل ارتجاع ؛ مرتجع ۔

Elate : (n) (نباتیات) خرما ؛ درخت خرما ؛ نخل خرما۔

Elatedly : (adv.) سر مست ہوکر ؛ مغرور ہوکر ؛ سر خوشی سے ۔

Elater : (a) [Gr.'elater.'] بلند کرنے والا ؛ مغرور کرنے والا ؛ مداح ؛ مستی و سرور پیدا کرنے والا ۔

Elater : (n) (نباتیات، حیاتیات) ناشر ؛ کٹ بھونرا ۔

Elateridae : (n) [L.] آرہ قرنی بھونرے ۔

Elaterin / Elatin : (n) ایک سفید بلوری زہریلا مصفی مادہ ۔

Elaterite : (n) [G.'elaterit.'] ایک معدنی شے جو ہندوستانی ربر کی طرح نرم اور لچکدار ہوتی ھے ۔

Elaterium : (n) [G.'elaterion.'] ایک جلاّب جو ککڑی کے رس کے رسوب سے تیار ہوتا ھے ؛ (نباتیات) اطریون ، مسہلؔ خیار ۔

Elaterometer : (n) [Fr.'elaterometr.'] بند ہَوا یا بھاپ کےدباؤ کو ناپنے کا آلہ ۔

Elatha : (n) (افسانہ) علم کا دیوتا اور برس (Bres) کا باپ ۔

Elatine : (n) [Gr.'elatine.'] ایک آبی یا جل تھلی لت ۔

Elatine hydropiper : (n) (نباتیات) فلفل آبی ؛ فلفل مائی ؛ سبزہ٭ فلفل ۔

Elation : (n) [ME.'elacion.'] (۱) انبساط؛ مسرت ؛ سرمستی؛ فخر ؛ غرور ؛ تکبر ؛ ترفع ۔ (۲) مریضانہ اظہار جو کبھی شدید انبساط و مسرت سے وابستہ ہو ۔ (۳) (فلسفہ) سر خوشی ۔

Elative : (a) [L.'elatus' +-ive] مغرور ؛ بلند کرنے والا ؛ بلندی پر لے جانے والا ۔

Elative : (n) [L.'elatus' +-ive.] (لسانیات) اسم تفضیل ۔ (۲) کسی زبان کی تفضیلی حالت ؛ تفضیلی حالت کی ایک شکل ۔

Elative case : (n) (لسانیات) استنباطی حالت ۔

Elayer : (n) آنو سفیر کا سب سے نچلا طبقہ جو دن کے وقت زمین کی سطح سے ۶۰ میل کی بلندی پر واقع ہوتا ھے اور ریڈیو کی لہروں کو منعکس کرنے کی صلاحیت رکھتا ھے ۔

Elb : (n) (نباتیات) درخت عناب ؛ سیلانہ ۔

Elbow : (v) کہنیانا ؛ دھکم دھکا کرکے گھسنا؛ مشکل سے آگے بڑھنا ؛ موڑ لینا ؛ زگ زاگ چلنا؛ کج چلنا ۔

Elbow : (n) [OE.'elboga.'] (۱) کہنی ۔ (۲) کہنی کی شکل کا موڑ ؛ راستے یا ندی کا موڑ ۔ (۳) لباس کا وہ حصہ جو کہنی کو چھپائے۔ (٤) کرسی کا دستہ ۔ (۵) کہنی کی طرح محسوس ہونے والی کوئی شے ۔

At one's elbow / At the elbow : (کسی کے) پاس ہی ؛ بغل میں ؛ متصل ۔

Bend an elbow also crook an elbow /Lift an elbow : نشّہ آور شراب پینا ؛ مشروب لینا ۔

Out at elbows : (۱) (لباس) پھٹا پرانا ؛ فرسودہ ؛ بوسیدہ ۔ (۲) (شخص) غریب ؛ مفلس؛ کم مایہ ۔

Up to the elbows : کسی چیز میں مشغول و منہمک ۔

Elbow bending : (n) بیئر یا شراب پینا ۔

Elbow chair : (n) آرام کرسی ۔

Elbow - grease : (n) مشقت؛ محنت ؛ خوب زور سے رگڑنا؛ مانجھنا؛ صیقل کرنا ۔

Elbow - joint : (n) کہنی کا جوڑ ۔

Elbow of capture : (n) ندی کی راہ میں اچانک موڑ کا آنا جہاں بحری قزاقی کا خدشہ ہو ۔

Elbow - room : (n) جگہ کا بہ افراط ہونا ؛ کشادہ جگہ ؛ موقع یا حرکت کی آزادی ؛ آزادی ۔

Elbow stand : (n) بازیگر کی ایک حالت جب اس کا جسم پیش بازو پر ہوتا ھے اور پیر ہَوا میں لہراتے ہیں ۔

Elbow stone : (n) ایک پیش تاریخی خمدار سنگی مصنوعہ جو پورٹوریکو میں پایا گیا ھے ۔

Elbowed : (a) [elbow + -ed.] زانو دار ؛ زانوئی ۔

Elchee : (n) [Turk.'elci.'] ایلچی ؛ سفیر ؛ فرستادہ ۔

Eldern : (a) [Elder+ - en] دیکھو Elderly

Elders : (n) (۱) بڑے بوڑھے ؛ بزرگ ۔ (۲) کسی معزز انجمن کےارکان ؛ عہدقدیم میں عہدہ داران کلیسا؛ پادری ۔

Eldership : [elder +ship.] بزرگی ؛ ارشدیت ؛ ریش سفید ۔

Eldest : (a) [ME.] (۱) اولاد اکبر ؛ بھائی بہنوں میں سب سے بڑا ؛ ہم میں سب سے بڑا ؛ پہلوٹھی کا ۔

Eldest hand : (n) (قدیم) قدیم ترین ؛ کارڈ کھیلنے والا جو سب سےپہلے کارڈ پائے ؛ کھلاڑی جو سب سے پہلے کارڈ پائے ۔

Eldin : (n) جلا وطن ۔

Elding : (n) [ON.] (خصوصاًاسکاٹ)جلاون ؛ جلاون کی لکڑی ۔

Eldmother : (n) [OE.'eald - modor.'] (۱) (متروک) دادی ۔ (۲) ساس ؛ نیز سوتیلی ماں ۔

Eldorado : (n) [Sp.'el.dorado.'] ملک زریں ؛ ایک فرضی ملک یا شہر جس میں سونے کی بڑی افراط ھے ؛ وہ جگہ جہاں دولت آسانی سے پیدا کی جاسکے ۔

Eldress : (n) ایک خاتون بزرگ ۔

Eldritch : (a) [of Sc. origin.] دہشت انگیز؛ جسے دیکھ کر رونگٹے کھڑے ھو جائیں ؛ بھیانک ؛ خارق العادہ ؛ غیر طبیعی ۔

Eleatic : (a) [L.'eleaticus.'] یونانی فلسفیوں کے ایک مکتبے سے متعلق جس کا خیال تھا کہ وجود اور حرکت یا تغیر کی غیر واقعیت میں وحدت ھے ۔

Eleatic : (n) ایلیا کا فلسفی ۔

Eleaticism : (n) یونانی فلسفیوں کے ایک مکتبے کا اصول ۔

Elecampane: (n) [ME.'elycanpane.'] (۱) ایک قسم کا پوداجس کی جڑ اور پتیاں کڑوی اور خوشبودار ہوتی ہیں ۔ (۲) مٹھائی جس میں اس پودے کا ذائقہ شامل کیا گیا ھو ۔

Elect : (a) [L.'electus.'] (۱) منتخب ؛ چیدہ ؛ برگزیدہ ؛ نامزد شدہ ۔ (۲) (مذہبیات) برگزیدہ حق ۔ (۳) کسی عہدے یا رشتے کے لئے نامزد شدہ مثلاً (Bride elect) ۔

Bride elect : لڑکی جو دلہن بننے کے لئے نامزد ھوچکی ھو ۔

Eld : (n) [ME.'elde.'] (۱) (قدیم) کبر سنی ؛ قدیم زمانہ ۔ (۲) (روز مرہ ، برطانیہ) دورحیات ؛ زمانہ ۔ (۳) (قدیم) ضعیف آدمی ۔

Eld / Old : eldest کا مخفف ۔

Eld : (v) تامل کرنا ؛ تاخیر کرنا ۔

Eldebab : (n) [Ar.'al -dhubab.'] شمالی افریقہ کے اونٹ کی ایک بیماری جو ایک طفیلی جاندار سے ھوتی ھے ۔

Elder : (n) [ME.'eldre.'] (۱)عمر میں بڑا (دوشخصوں میں) ۔ (۲) بزرگ تر ؛ سینیئر (عموماً جمع میں) ۔ (۳) (قدیم)ضعیف شخص ۔ (٤)انجمن انتظامیہ کارکن جو اپنے تجربہ اور عمر کے لحاظ سے خاص رتبہ کا حامل ھو ۔ (٥) چرچ کا کوئی افسر یا رہنما ۔

Elder : (a) بزرگ ؛ عمر میں بڑا ؛ اگلے زمانے کا یا اس سے متعلق ؛ سینیئر ؛ تجربہ کار ۔

Elder : (n) [ME.'eldre.'] ایک جھاڑی دار درخت ؛ بیلساں ؛ اقطعی٭ ۔

Elder blow : (n) elder کا پودا ۔

Elder hand : (n) (تاش) جس نے پہلے پتا پھینکا ھو ؛ (گنجیفے میں) زبردست ۔

Elder statesman : (n) کسی تنظیم یا جماعت کا معروف و مشہور بزرگ سال رکن خصوصاً وہ جو سیاست سے الگ ھو کر قومی رہنماؤں کو مشورہ دیتا ھے ۔

Elder tree : (n) (نباتیات) خمان ؛ خمان کبیر ۔

Elder (-berry)wine : (n) اس درخت (کے پھل) کی شراب ۔

Elder wort /Dwarf elder : (n) (نباتیات) خمان صغیر؛ غلیون ۔

Elderberry : (n) [ME.'eldreberye.'] Elder کی جھاڑی یا درخت؛ ثمر اقطی٭ ۔

Elderliness : (n) بزرگ ھونے کی حالت یا کیفیت ۔

Elderly : (a) [elder + -ly.] (۱) کسی قدر معمر؛ سن ؛ متوسط عمر سے زیادہ ادھیڑ عمر کا ؛ کہنہ ؛ فرسودہ ؛ قدیم ۔ (۲) ابتدائی دور زندگی کے بعد کی خصوصیت رکھنے والا یا اس سے متعلق ۔

The elect : بہترین افراد ؛ چنے ہوئے لوگ ۔

Elect : (a) [L.'electus'.] (۱) برگزیدہ ۔ (۲) منتخب جماعت یا قوم ؛ منتخبہ ۔

Elect : (v) کسی کام کا یا شخص کا انتخاب کرنا؛ اختیار کرنا ؛ (مذہبیات) نجات کے لئے بعض اشخاص کو دوسروں کے مقابلے میں انتخاب کرنا ۔

Election : (n) [L.'election.'] (۱) انتخاب (اکثریت رائے سے)؛ انتخاب کا طریقہ یا عمل ۔ (۲) کسی عہدے یا رکنیت کے لئے ووٹ کے ذریعہ انتخاب ۔ (۳) انتخاب ربّانی ؛ خصوصی مراعات کا کسی شخص کےلئے مقدر ہونا ۔ (٤) علم نجوم کے اعتبار سے سعد وقت کا انتخاب ۔ (٥) جراحی یا اس کے طریقے کے لئے جگہ کا انتخاب ۔ (٦) منتخب ہونے کی حقیقت یا درجہ ۔

By - election : ضمنی یا ذیلی انتخاب ؛ پارلیمنٹ یا اسمبلی کے کسی ممبر کی جگہ خالی ہونے پر انتخاب ۔

General election : (۱) پارلیمنٹ یا اسمبلی کا انتخاب عام ۔ (۲) (انگلستان میں دار العوام کےارکان کا) انتخاب عام ۔ (۳) عمومی انتخاب ؛ عام انتخابات ۔

Election cake : (n) پھل ، کشمش ، چینی ، انڈے اور مکھن سےتیار شدہ کیک ۔

Election day : (n) جمہوری عہدہ داروں کے انتخاب کے لئے قانونی طور پر متعین دن (جیسے ر۔م میں نومبر کے پہلے سوموار کے بعد کا پہلا منگل قومی انتخابات کےلئےنامزد ہے) ۔

Election pink : (n) (نباتیات) ایک قسم کا پھول ۔

Electioneer : (v) (۱) سیاسی انتخابات میں مشغول ہونا؛ انتخاب میں کسی کی حمایت کرنا ۔ (۲) انتخابی سرگرمیوں میں عملی حصہ لینا؛ اپنے انتخاب کی مہم میں سرگرم ہونا ۔ (۳) پروپیگنڈہ کے ذریعہ رائےعامہ پر حاوی ہونے کی کوشش کرنا ۔

Electioneer : (n) انتخابی مہم میں حصہ لینے والا ۔

Electioneering : (n) انتخابی مہم چلانا ۔

Elective : (a) [Late L.'electivus.'] (۱) انتخابی ؛ انتخاب سے متعلق ؛ انتخاب کا حق رکھنے والا ؛ انتخاب سے پُر (یا) ہونے والا ۔ (۲) جمہوری انتخاب کے ذریعہ منتخب ۔ (۳) دوسری چیز کے مقابلہ میں کسی ایک کی طرف مائل ہونے والا ؛ ہمدردانہ طور پر (کسی شے کی طرف) مائل ۔

Elective affinity : (n) بعض عناصر کا میلان دوسرے عناصر سے ملنے کا ، موانست ۔

Elective benefits : (n) (تجارت) انتخابی مفاد ۔

Elective subject : (n) انتخابی مضمون ۔

Electively : (adv.) انتخاب سے ؛ انتخابی طور پر ۔

Electivity : (n) انتخاب کا عمل یا اس کی خاصیت ۔

Elector : (n) [Fr.'electeur.'] حق انتخاب رکھنے والا ؛ (علم تاریخ) وہ جرمانی فرماں روا جسے شہنشاہ کےانتخاب میں رائے دینے کاحق حاصل ہو ؛ انتخاب کنندہ ؛ رائے دہندہ ؛ انتخابی حلقہ کا رکن جو ریاستہائے متحدہ کےصدر اور نائب صدر کو منتخب کرتا ہے ۔

Electoral : (a) انتخابی ؛ منتخب کرنے والے کا یا اس سے متعلق ۔

Electoral college : (n) انتخابی حلقہ ؛ خصوصاً ر ۔ م کے صدر کےانتخاب کرنےوالوں کی جماعت جو تمام امریکی ریاستوں کی نمائندگی کرتے ہیں (سینٹ اور کانگریس کے نمائندگان کی مجموعی تعداد پرمشتمل انتخابی حلقہ تیار ہوتا ہے) ۔

Electoral roll : (n) (سیاسیات) انتخابی فہرست ۔

Electorally : (adv.) انتخاب یا انتخاب کرنےوالوں کے حوالہ سے ۔

Electorate : (n) [F.'electorat.'] (۱) انتخابیہ ؛ حلقہ رائے دہندگان ؛ رائے دینے والوں کی جماعت ۔ (۲) جرمانی الیکٹر کی ریاست و منصب ۔

Joint electorate : مخلوط انتخاب ؛ مخلوط انتخابات ۔

Separate electorate : جداگانہ انتخاب ۔

Electorial : (a) دیکھو Electoral

Electorship : (n) رائے دہندگی ؛ رائے دہندہ کی کیفیت یا حالت ۔

Electosome : (n) نخبہ ۔

Electr/Electro : (n) [L.' electr.'] جزو ترکیبی بمعنی "برق" "برقی" "الیکٹرون" برقی مقناطیسی ۔

Electra complex : (n) الکترہ ذہنیت ؛ عشقِ پدری (جو فرائڈ کےنظریہ کےمطابق ہر لڑکی کے دل میں جھانکتا ہے) ؛ (نفسیات) پدری خلط ۔

Electress /Electoress : (n) (۱) انتخاب کرنے والی ۔ (۲) جرمانی الیکٹر کی بیگم۔

Electret : (n) (برقیات) حاجز ؛ ایک برق گذار جسم جس میں برقی قطبیت کی مستقل حالت قائم ہوچکی ہو ۔

Electric : [ L.'electrum.'] بجلی کا ؛ بجلی پیدا کرنے والی خاصیت کا حامل ؛ وہ جسم جس میں بجلی جمع کی جائے یا وہ کام کرے ؛ برق انگیز ۔

Electric : (a) برقی ؛ کہربائی ؛ برق رو ؛ نیز مجازاً ۔

Electric arc : (n) برقی قوس ؛ دو الیکٹروڈ کے نقطوں کا درمیانی برقایا روشن حصہ جس سے برقی لہر دوڑ رہی ہو ۔

Electric atmosphere : (n) برقی اجسام کا وہ حلقہ جس میں وہ اپنی نمایاں خصوصیات ظاہر کرے ۔

Electric aura : (n) برقی نسمہ ۔

Electric branch : (n) (سیاسیات) شعبہء بجلی ۔

Electric breeze : (n) نسمہ برقی ۔

Electric blue : (n) فولاد کا سا نیلا رنگ ؛ قوس قزاحی رنگ ۔

Electric bulb : (n) برقی قمقمہ ۔

Electric burn : (n) برقی حرقہ ۔

Electric candle : (n) ایک برقی آلہ جس میں کاربن کی پنسل متوازی ہوتی ہے ۔

Electric cantery : (n) (جراحی) برقی مکواۃ ۔

Electric cell : (n) بیٹری ؛ کوٹھری نمبر چھ۔

Electric charge : (n) قوت کہربائی کا بھرنا (لانڈن کے بنے ہوئے ظروف میں ) ۔

Electric chair : (n) وہ کرسی جو بجلی سے جان ہلاک کرنے کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔

Electric chaines : (n) دھات کی چھڑ سے لٹکتی ہوئی تین گھنٹیاں جو بجلی سے بجتی ہیں ۔

Electric chorea : (n) (طب) برقی رقصہ ۔

Electric clock : (n) بجلی گھڑی ؛ بجلی سے چلنےوالی گھڑی ؛ ایسی گھڑی جس کا پنڈولم برقی مقناطیسی تحرک سے چلتارہے ۔

Electric current : (n) برقی رو ؛ مثبت اور منفی برقی ذرات حرکت جس کے ساتھ گرمی پیدا ہو ؛ مقناطیسی میدان بنتارہےاور کیمیائی تغیر ہو ۔

Electric discharge : (n) برقی اخراج ۔

Electric doublet : (n) برقی جفتہ ۔

Electric drier : (n) برقی ناشف ۔

Electric drop recorder : (n) برقی قطرہ نگار ۔

Electric Dynamometer : (n) برقی قوت پیما ۔

Electric eel : (n) (حیاتیات) برقی مارماہی ؛ ایک مچھلی جس سے برقی صدمہ پہنچتا ہے ۔

Electric energy : (n) برقی توانائی ۔

Electric eye : (n) برقی آنکھ؛ ضیائی برقی خانہ ۔

Electric field : (n) (برقیات) برقی میدان ۔

Electric fire : (n) (برطانیہ) کمروں کو گرم رکھنے والا برقی ہیٹر ۔

Electric fishes : (n) بعض مچھلیاں جو برقی صدمہ پہنچا سکتی ہیں ۔

Electric fluid : (n) مفروضہ سیال کے لئے فرینکلن کی اصطلاح جو بجلی کا موجب ہے ۔

Electric flux : (n) برقی نفاذ ۔

Electric force : (n) برقی قوت ؛ وہ قوت جس سے برق مادے کو متحرک کرتی ہے ۔

Electric furnace : (n) برقی چولہا؛ چولہا جو برقی رو سے گرم کیا جاتا ھے ؛ برق بھٹی ۔

Electric generator : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ) برقی جنك ؛ مولد برق ۔

Electric guitar : (n) ایك قسم کا گٹار جس کا آہنگ بجلی کے ذریعہ بلند کیا جاتا ھے ۔

Electric heater : (n) (برقیات) برقی گرمالہ ۔

Electric harpoon : وہ جس میں بجلی کے ذریعہ برقی بار مشتعل ھوتا ھے ۔

Electric indicator : (n) جو مقناطیسی لہروں کا پتا دے ۔

Electric induction : (n) (برقیات) برقی امالہ ۔

Electric inspection : (n) (برقیات) برقی معائنہ ۔

Electric intensity : (n) (برقیات) حدت برقاؤ ؛ شدت برقاؤ ۔

Electric iron : (n) بجلی کے ذریعہ استری کرنے کا آلہ ۔

Electric knife : (n) سوئی کی طرح الیکٹروڈ جو نسیج کو کاٹے اور جلا دے ۔

Electric lamp : (n) الیکٹرك لیمپ ؛ برقی لیمپ ؛ ایسا برقی لیمپ جس میں روشنی بجلی کے ذریعہ ھو ۔

Electric light : (n) بجلی کی روشنی ؛ برقی روشنی ؛ برقی چراغ ؛ (برقیات) بریقہ ۔

Electric light-bulb : (n) (برقیات) قمقمہ برق ۔

Electric machine : (n) وہ جس سے رگڑ کر بجلی پیدا کی جائے ۔

Electric moment : (n) (برقیات) برقی معیار اثر ۔

Electric organ : (n) (حیوانیات) برقی عضو ۔

Electric oscillations : (n) (برقیات) برقی ارتعاشات ۔

Electric polarization : (n) (برقیات) برقی تقطیب ۔

Electric potential : (n) (برقیات) برقی قوۃ ۔

Electric ray : (n) (حیوانیات) رعاد ؛ برق ماہی ۔

Electric refrigeration : (n) (طبیعیات) برقی خنکانا ۔

Electric regulator : (n) برقی مقناطیسی سرکٹ سے مشین کھولنےیا بند کرنے والا آلہ ۔

Electric reproducing : (n) (صوتیات) برقی باز تولید صوت؛ برقی گراموفون ۔

Electric resistance : (n) برقی مزاحمت ۔

Electric shock : (n) (عضویات) برقی صدمہ ؛ برق زدگی ۔

Electric shocker : (n) ندی یا تالاب کی مچھلیوں کو پانی میں برقی رو بھیج کر متوحش کرنے کا ایك طریقہ (مچھلی پکڑنےیا اس کی آبادی کا مطالعہ کرنے کےلئے) ۔

Electric signal : (n) (برقیات) برقی اشارہ ۔

Electric sleep (n) (طب) برقی نیند ۔

Electric spare : (n) برقی شرار ۔

Electric storm : (n) (موسمیات) برقی طوفان ؛ پانی اور گرج کے ساتھ پیدا ھونے والا اچانك شدید طوفان ۔

Electric stroke : (n) (عضویات) برقی ضرب ۔

Electric supply : (n) (معاشیات) برقی بہم رسانی ۔

Electric steel : (n) بجلی کی بھٹی میں صاف ھونے والا فولاد ۔

Electric tension : (n) برقی شدت ۔

Electric tissue : (n) (حیوانیات) برق زا نسیج ۔

Electric tractor : (n) (انجینیئرنگ ،برقیات) برقی ہل ۔

Electric wave : (n) (برقیات) برقی موج ؛ برقی مقناطیسی رو ۔

Electric wave telegraphy : (n) (تلغرافی) بےتار پیام رسانی ۔

Electric whirl : (n) (برقیات) برقی گردہ ۔

Electric wires : (n) برقی تلغراف کے تار ۔

Electrical : (a) برق سے متعلق ؛ برقی ؛ کہربائی ۔

Electrical analogy : (n) (صوتیات) برقی مماثلت ۔

Electrical communication : (n) برقی پیام رسانی ۔

Electrical element : (n) برقی خانہ ۔

Electrical energy : (n) برقی توانائی ۔

Electrical engineer : (n) برقی مہندس ۔

Electrical engineering : (n) برقی انجینیئری ۔

Electrical focussing : (n) (طبیعیات) برقی مرکوزیت ۔

Electrical oscillation : (n) (کیمیا) برقی ڈولن ۔

Electrical phenomenon : (n) (کیمیا) برقی مظہر ۔

Electrical resistivity : (n) برقی مزاحمت ۔

Electrical recording : (n) (صوتیات) برقی صوت نگاری ۔

Electrical resonance : (n) برقی گمک ۔

Electrical storm : (n) برقی طوفان ۔

Electrical technology : (n) برقی صناعیات؛ برقی تکنالوجی ۔

Electrical transcription : (n) فونو گراف ریکارڈ جو ریڈیو نشریہ کے لئے ہو ؛ ریڈیو پروگرام کا نشریہ ۔

Electrical transient : (n) (طبیعیات) برقی لمحاتی خلل ۔

Electrically : (adv.) برق ذریعے سے ؛ بجلی کے زور سے ۔

Electrician : (n) [electric + - ian.] (۱) برقی آلات ساز ۔ (۲) برقچی ۔ (۳) برقیات داں ؛ ماہر برقیات ۔

Electricity : (n) (۱) بجلی ؛ برق ؛ کہربا ۔ (۲) علم البرق ؛ برقیات جو برق کی کیفیات اور قوانین سے بحث کرے ۔ (۳) سرگرمی؛ جوش ۔ (٤) برقی رو ۔

Atmospheric electricity : (موسمیات) برق ہَوائی؛ برق کرہ٘ ہَوا ۔

Current electricity /Dynamic electricity : (برقیات) برق حرکی ؛ حرکی برق ۔

Frictional electricity : فرکی برق ؛ رگڑ بجلی ۔

Galvonic electricity : مقناطیسی برق ۔

Magnetic electricity : (برقیات) مقناطیسی برق ۔

Negative-/Resinous electricity : سلبی برق ؛ منفی برق ۔

Positive-/ Vitreous electricity : ایجابی برق ؛ مثبت برق ۔

Static electricity : (برقیات) برق سکونی ۔

Technical electricity : (برقیات) صنعتی برق ۔

Thermal electricity : حراری برق ۔

Electrics : (n) (برقیات) برقی اشیاء ۔

Electrification : (n) بجلی لگانا ؛ برقانے کا کام ؛ ریل کو بجائے دخانی کے برقی بنانے کا عمل ؛ (برقیات) برقاؤ ؛ (طبیعیات) برقانا ۔

Electrified body : (n) (برقیات) برقایا ہوا جسم ۔

Electrifier : (n) وہ جو برقاؤ کا کام کرے ۔

Electrify /Electrize : (v) برقانا ؛ بجلی پہنچانا ؛ (مجازاً) مشتعل کرنا ؛ چونکانا ؛ بجلی کی سی لہر دوڑا دینا ۔

Electrine : (a) (فلزیات) الیکٹرمی ؛ (معدنیات) کہربائی ۔

Electrization : (n) برقانے کا فعل ؛ (برقیات) برقی علاج ؛ (طبیات) برقاؤ ۔

Electro (بول چال میں) الیکٹروپلیٹ ؛ الیکٹرو ٹائپ (کا مخفف ہے) ۔

Electro : [ Gr.'electron.'] (ترکیبی جزو) برق سے متعلق ؛ بجلی کا ؛ برقی ۔

Electro-active : (a) (کیمیا) برق کا ۔

Electro-affinity : (n) (برقیات) اِلف برقی ۔

Electro-analysis : (n) برقی طریقے سے الگ کیمیاوی تجزیہ جس میں برقی توانائی کی کافی مقدار صرف ہوتی ہے؛ تحلیل بالبرق ؛ برق پاشی تجزیہ ۔

Electro - anesthesia : (n) (طب) برقی تخدیر ۔

Electro-appendectomy : (n) (طب) برقی زائدہ برآری برقی ۔

Electro-ballistic : (a) برقی منجنیقی ۔

Electro-bath : (n) مائع جس میں محلول دھات الیکٹرو پلیٹ کےلئے ھو ؛ (برقیات) برقی محلول ۔

Electro-biology : (n) برقی حیاتیات ؛ حیاتیات کا ایک شعبہ جو جاندار نامئے کے برقی مظاہر سے بحث کرتا ھو ۔

Electro-bioscopy : (n) برقی حیات بینی ۔

Electro-capillary : (a) برقی شعری ۔

Electro-cardiogram : (n) [electr - +cardiogram.] برقی قلب نگاری جس سے دل کے عضلہ کے خلاف معمولیت کا پتا چلتا ھے ۔

Electro-cardiograph : (n) ضرب قلب کے درمیان برقی قوت میں ھونے والے تغیرات تحریر کرنے کا ایک آلہ جس سے دل کے خلاف معمولیت کا پتا چلتا ھے ۔

Electro-cardiography : (n) (طب) برقی قلب نگاری ۔

Electro-chemical : (a) (برقیات ، کیمیا) برقیمیائی ؛ برقی کیمیائی ۔

Electro-chemical equivalent : (n) (کیمیا) برقیمیائی معادل ۔

Electro-chemistry : (n) برقی کیمیا ۔

Electro-comic : (a) (کیمیا) برقی روانی ۔

Electro-conductive : (a) ایصال برق کا حامل ۔

Electro-coppering : (n) (کیمیا) برقی تانبہ کاری ۔

Electro-culture : (n) (نباتیات) برقی کاشت ۔

Electro-cystoscope : (n) (طب) برقی مثانہ بیں ۔

Electro-deposit : (v) (کیمیا) بذریعہ برق پانی جمع کرنا۔

Electro-deposition : (n) (فلزیات) برقی انداخت ۔

Electro-desiccation : (n) (طب) برقی خشکاؤ ۔

Electro-diagnosis : (n) (طب) برقی تشخیص ۔

Electro-dialysis : (n) (کیمیا) برقی رق پاشیدگی ۔

Electro-dissolution : (n) (برقیات، انجینیئرنگ)برقی تحلیل ۔

Electro-dynamic : (a) برقی حرکیات کا یا اس سے متعلق ۔

Electro-dynamometer : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ) برقی طاقت پیما ۔

Electro-encephalography : (n) (طب) دماغ برق نگاری ۔

Electro - endosmosis : (n) (کیمیا) برقی درد لوچ ۔

Electro - engraving : (n) برقی حکاکی ۔

Electro - farming : (n) (برقیات) کاشتکاری ۔

Electro - forming : (n) (فلزیات) برقی تشکیل ۔

Electro-fusion : (n) برقی پگھلاؤ ؛ (دھاتوں کا) ۔

Electro-genesis : (n) (برقیات) تولید برق ۔

Electro-gild : (v) برقی طلا کاری کرنا ۔

Electro-gilding : (n) (کیمیا) برقی طلا کاری ۔

Electro-kinetics : (n) (برقیات) برقی حرکیات ؛ برقی سنیمانیات ۔

Electro-lithotrity : (n) (طب) برقی حصاۃ شکنی ۔

Electro-magnet : (n) برقی مقناطیس، برقاطیس؛ مقناطیسی مادہ (جیسے کچا لوہا) جو برقی رووں سے محصورھو کر مقناطیس کی طرح قوت کشش پیدا کرلیتا ھے اورجب تك رو جاری رہتی ھے اس کی مقناطیسیت قائم رہتی ھے ۔

Electro-magnetic : (a) برقاطیسی ؛ برقی مقناطیسی ۔

Electro - magnetism : (n) برقی مقناطیسیت ۔

Electro-massage : (n) برقی مالش ۔

Electro-mechanics : (n) برقی حرکیات کا ایک شعبہ جو برقی دور میں شامل میکانکی قوتوں سے بحث کرتا ھے ؛ برقی میکانیات ۔

Electro-osmosis : (n) (کیمیا) برقی دلوج ۔

Electro plax : (n) (حیوانیات) لوح برقی عضو ۔

Electrode : (n) برقی مورچہ؛ (برقیات) برقیرہ : ایک موصل (کاربن یا کوئی دھات کی شے) جو برقی ایصال قائم کرتا ہے ۔

Active-electrode : (برقیات) فعال برقیرہ ۔

Indifferen-electrode : (برقیات) غافل برقیرہ ۔

Silent -electrode : (برقیات) ساکن بر قیرہ ۔

Electrodynamics : (n) برقی حرکیات؛ طبیعیات کاایک شعبہ جو ان اثرات سےبحث کرتاہے جو برقی رو کے مقناطیس یا دوسری لہروں کے باہمی رد عمل کے نتیجہ میں پیدا ہوتے ہیں۔

Electrogram : (n) کسی نسیج کی برقی نگاری (الیکٹروڈ کے ذریعہ) ؛ برق نگارش ۔

Electrograph : (n) برق نگار (آلہ) ؛ (طبیعیات) دورنگار ؛ (فوٹو) لاشعاعی تصویر ۔

Electrographite : (n) کسی بجلی کی بھٹی میں کاربن گرم کرنے سے پیدا ہونے والا مصنوعی گریفائیٹ ۔

Electrography : (n) (برقیات) برق نگاری ۔

Electrolier : (n) برقی چراغوں کا جھمکڑا ۔

Electrologist : (n) [NL.f.E.- logist.] برقی رو سے بال ، داغ ، مہاسے دور کرنے والا ۔

Electrology : (n) برقیات ؛ علم البرق ؛ (برقیات) اطلاقی برقیات۔

Electrolyse : (v) مقناطیسی عمل کے ذریعے سے تحلیل کرنا؛ (کیمیا) برق پاشنا ۔

Electrolysis : (n) کیمیائی تحلیل ، عمل مقناطیسی کے ذریعہ سے ؛ نیز اس فن کا نام ؛ (کیمیا) برق پاش میں برقی رو بھیج کر کیمیاوی تبدیلیاں پیدا کرنے کا عمل ؛ برق پاشیدگی ۔

Electrolyte : (n) وہ جسم جس کی تحلیل اس عمل سے کی جائے ؛ برق پاش ؛ برق پاشیدہ ۔

Electrolytic : (a) (کیمیا) برق پاشانہ ۔

Electrolytic cell : (n) (کیمیا، برقیات) برق پاشی خانہ ۔

Electro-polar : (a) برقی قطب دار ۔

Electro-positive: (a) (۱) مثبت برق کا حامل ۔(۲) مثبت برق سے متعلق ۔(۳) جو کسی وولٹا سل میں منفی الیکٹروڈ کی طرح کام کرے۔(٤) الیکٹرون پیدا کرنے والا ۔(۵) جو کسی وولٹا سل میں مثبت الیکٹروڈ کی طرح کام کرے ۔

Electro-positiveness : (n) برقی مثبتیت ۔

Electro-potential : (n) (کیمیا) برقی قوت ۔

Electro-puncture : (n) نسیج میں برقی رو دینا ۔

Electro-radiology : (n) (طب) برقی شعاعیات ۔

Electro-shock : (n) علاج بالبرق ؛ بجلی کے ذریعہ صدمہ پہنچانا ۔

Electro-shock therapy : (n) برقی رو کے ذریعے دماغی خلل کا علاج۔

Electro-surgery : (n) (جراحیات) برقی جراحی ۔

Electro-technics : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ) برقی صناعیات ۔

Electro-telegraphy : (n) (تلغرافی) تار برقی ۔

Electro - tint : (n) برقی نقاشی ۔

Electro valency/Electrovalence : (n) (کیمیا) برقی گرفت ۔

Electro-vital (a) برقی حیاتی ۔

Electrocantery : (n) بجلی کی رو سے داغنا ؛ بجلی کے ذریعہ کسی نسیج کو داغنا ؛ (طب) برقی مکواۃ ۔

Electrocatalysis : (n) (برقیات ، کیمیا) برقی عمل انگیزی ۔

Eletrochronograph : (n) برقی وقت نگار ۔

Electrocision : (n) (طب) استیصال بالبرق ۔

Electrocute : (v) (۱)برقی قوت سے جان لینا۔(۲)برقی صدمہ دے کر جان لینا۔

Electrocution : (n) برقی کرسی پر بٹھانا ؛ برقی قوت سے سزائے موت دینا ۔

Electrolytic depolarisation : (n ) (برقیات) برقی ازالہ٭ تقطیب۔

Electrolytic dissociation (Theory of) : (برقیات) (نظریہ) برقپاشی ؛ افتراق ۔

Electrolytic gas : (n) (کیمیا) برقپاشی گیس ؛ دھماکو گیس ۔

Electrolytic polarisation : (n) (برقیات) برقی تقطیب ؛ برقپاشی تقطیب۔

Electrolytic polishing : (n) (برقیات) برق پاشی جلاکاری ۔

Electrolyze : (v) برق پاشیدگی کے عمل میں لانا؛ برق پاشی کرنا۔

Electromagnetic theory of the light : (نظریہ٭ طبیعیات) روشنی ایسے تموجات پر مشتمل ھوتی ھے جولہر کی حرکت کی راہ کے عمودی ھوتے ہیں۔

Electromagnetic wave : (n) برقی اور مقناطیسی میدان کی شدت کے بیک وقت تغیرات سے پیدا ھونے والی لہروں میں سے ایک جس میں ریڈیائی لہر ، ایکسرے ، گاما لہر وغیرہ شامل ہیں۔

Electromagnetisation : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ) برقی مقناد۔

Electromagnetism : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ) برقاطیسیت ۔

Electromer : (n) دو یا زیادہ اشیاء میں سےایک جو الیکٹرون کی تقسیم کے اعتبار سے مختلف ھوتی ہیں ۔

Electromerism : (n) (کیمیا) برقی ہم ترکیبی ۔

Electrometallurgy : (n) [ electr-+ metallurgy.] برقی دھات کاری ؛ دھات کاری کا ایک شعبہ جو برقی لہروں کےاطلاق سے بحث کرتا ھے ۔

Electrometer : (n) [ electr - +-meter.] برق پیما ؛برقی تفاوت قوت ناپنے یا پتا لگانے کا کوئی آلہ۔

Capilary electrometer : (برقیات) شعری برق پیما ۔

Electrometry : (n) (برقیات) برق پیمائی ۔

Electromigration : (n) [electr -+migration.] برقی میدان میں روانوں (ions) یا لونتی ذرات کاتنقل۔

Electromotion : (n) مقناطیسی رو ؛ میکانی حرکت جو برق سے پیدا ھو ؛ برقی حرکت ۔

Electromotive : (a) [electr-+motive(a).] محرک برق؛ برقی رو کا یا اس سے متعلق یا برقی تحریک پیدا کرنے سے متعلق ۔

Electromotive force : (n) قوت محرکہ برق ؛ جو برق کی تحریک پیدا کرے ۔

Electromotive series /Electromotive force series : (n) سلسلہ برق قوائی ۔

Electromotor : (n) برقی موٹر ۔

Electromuscular : (a) (حیوانیات) برقی عضلی ۔

Electromyography : (n) (طب) عضلی برق نگاری۔

Electron : (n) [ electr - + - on.] برقیہ ؛ الیکٹرون ؛ کسی ایٹم کے جزئی ابتدائی ذرات جو منفی برق کے حامل ھوتے ہیں ۔

Electron affinity : (n) (۱) برقی الف ؛ وہ درجہ جس حد تک ایٹم یا سالمہ زائد الیکٹرون کو کھینچتا ھے ۔ (۲) کم سے کم توانائی جو تعدیلی جوہر یا سالمہ پیدا کرنے کےلئے منفی رواں (ion) سے الیکٹرون دور کرنے میں درکارھو ۔(۳) منفی توانائی جو الیکٹرون کو بلورمیں داخل کرنے میں درکار ھو ۔

Electron-camera : (n) (ٹیلی) برقیہ کیمرا ۔

Electron-cloud : (n) کسی ایٹم کے مرکزہ کے گرد الیکٹرون کا سلسلہ۔

Electron emission : (n) کسی مادّے سے الیکٹرون کا اخراج ؛ الیکٹرون کے اخراج کی شرح ۔

Electron lens : (n) برقی یا مقناطیسی میدان کے ذریعہ الیکٹرونی شعاع کو ملانے یا پھیلانے کا طریقہ ۔

Electron microscope : (n) (برقیات) برقیائی خوردبین ۔

Electron multiplier : (n) (برقیات) برقیات افزائندہ ۔

Electron optics : (n) الیکٹرونیات کاایک شعبہ جوالیکٹرونی شعاعوں کے ان خواص سے بحث کرتا ھے جو روشنی کی شعاعوں کے خواص کے مماثل ہیں ۔

Electron shell : (n) (برقیات) برقیانی خول ۔

Electron stream : (n) (برقیات) برقیوں کا دھارا ۔

Electron theory : (n) (برقیات) نظریہء برقیہ ۔

Electron volt : (n) (برقیات) برقیہ وولٹ ۔

Electronation : (n) (برقیات) ازدیاد برقیات ۔

Electronegative : (a) منفی برق سے متعلق؛ (کیمیا) تیزابی؛ (برقیات) برقی منفی ۔

Electronegativeness : (n) (برقیات) برقی منفیت ۔

Electronegativity : (n) برقی منفی ہونے کی صفت ، حالت یا درجہ خصوصاً الیکٹرون کو مرکب میں جوہر یا اصلیہ کھینچنے والی قوت ۔

Electroneurolysis : (n) (طب) برقی عصب پاشی ۔

Electroneurotone : (n) (طب) برقی آلہ مالش ۔

Electronic : (a) (۱)الیکٹرون کا یا اس سے متعلق : (برقیات) برقیانی ؛ برقیہ بردار ۔(۲) الیکٹرونیات کا یا اس سے متعلق خصوصاً اسکےاصولوں کے مطابق کام کرنے والے طریقوں کا استعمال ۔

Electronic brain : (n) ایک بڑی کمپیوٹر مشین جو الیکٹرونی طریقے سے کام کرتی ہو ۔

Electronic charge : (n) (برقیات) بار برقیہ ۔

Electronic computor : (n) (شماریات) برقی کمپیوٹر ۔

Electronically : (a) الیکٹرون کی رو سے ؛ الیکٹرونیات کے اعتبار سے ۔

Electronics : (n) طبیعیات کا ایک شعبہ جو الیکٹرونوں کےخلا اور گیسوں میں اخراج ، کیفیت ، اثرات اور الیکٹرونی طریقہء کار سےبحث کرے؛ برقیات ۔

Electropath : (n) (طب) معالج برقی ۔

Electropathology : (n) (طب) برقی امراضیات ۔

Electropathy : (n) (طب) برقی علاج ؛ علاج بالبرق ۔

Electrophone : (n) (صوتیات) برقی فون ؛ ایک آلہ جس سے برقی طور پر موسیقی پیدا ہوتی ہے ۔

Electrophonic : (a) (صوتیات) برقی سماعت ۔

Electrophonoide : (n) (صوتیات) صوتی برقالہ ۔

Electrophore/Electrophorus : (n) [L.] کہربا حامل (آلہ) ؛ برق بردار ۔

Electrophoresis : (n)[L.electr-+-phoresis.] (کیمیا)برقی تنقل؛ قوت محرکہ برق کے زیر اثر کسی مائع میں شامل ذرات کاتحرك ؛ برقی برداریت ۔

Electrophoretic effect : (n) (کیمیا) برق برداری اثر ۔

Electrophorus : (n) [electr.-+phorus] مچھلیوں کی ایک نوع؛ جس میں برقی بام بھی شامل ھے ۔

Electrophotography : (n) [electr - +photography .] ایسی فوٹو گرافی جس میں تصویریں برقی طور پر بنتی ہیں (جیسے xerography میں ) ۔

Electrophototherapy : (n) (طب) برقی علاج ۔

Electrophysiology : (n) (عضویات) برقی عضویات ۔

Electroplate (n) [Electr - + plate .] (۱) برقی ذریعے سے چاندی چڑھانا ۔(۲) برقی قلعی کا برتن ۔

Electroplate : (v) (۱) برقی ذریعے سےایک دھات پر دوسری دھات چڑھانا ۔(۲) برقی ذریعے سے ٹانپ کرنا ۔

Electroplating : (n) (کیمیا) برقی ملمع کاری ؛ برقی قلعی ۔

Electrorifining : (n) (کیمیا) برقی تصفیہ ۔

Electroscission : (n) (جراحی) قطع بالبرق ۔

Electros : Electro کی جمع ۔

Electroscope : (n) برق نما؛ کسی جسم میں برقی بار کی موجودگی کا پتا چلانے والا آلہ ۔

Condensing electroscope : (برقیات) تکثیفی برق نما۔

Gold leaf electroscope : (برقیات) برق نما اوراق طلائی ۔

Pith-ball electroscope : (برقیات) گودا گولی برق نما۔

Electrosol : (n) (کیمیا) برقی محلول ۔

Electrospectroscopy : (n) (بصریات) برقی طیف نگاری ۔

Electrostatic : (a) سکونی برق یابرقی سکونیات سے متعلق ۔

Electrostatic attraction : (n) (برقیات) برقی سکونی کشش ۔

Electrostatic field : (n) بجلی کا میدان ۔

Electrostatic generator : (n) (برقیات) برقی سکونی مشین ۔

Electrostatic units : (n) (برقیات) برقی سکونی اکائیاں ۔

Electrostatic voltmeter : (n) (برقیات) برق سکونی وولٹ پیما ۔

Electrostatics : (n) برقی سکونیات ؛ طبیعیات کا ایک شعبہ جو ایسے برقی تار کی کشش یا دفع کے نتیجہ میں پیدا ہونے والے مظاہر سے بحث کرے جو ان کی حرکت پر منحصر نہ ہو ۔

Electrostriction : (n) (برقیات) برقی ضیق ؛ برقی میدان کے عمل سے کسی برقی جسم میں نقص پیدا ہونا ۔

Electrosynthesis : (n) (کیمیا) برقی تالیف ؛ بجلی کے ذریعے ترکیب پانا ۔

Electrotaxis : (n) [L.] برقی ترتیب ؛ ایسی حرکت جس میں برقی رو اہم عنصر کی طرح کارفرما ہو ۔

Electrotellurograph : (n) (برقیات) ارضی رونگار ۔

Electrothanasia : (n) (طب) ہلاکت بالبرق ؛ برقی ہلاکت ۔

Electrotherapeutics : (n) (طب) برقی علاجیات ۔

Electrotherapeutist : (n) (طب) معالج برقی ۔

Electrotherapy : (n) علاج بالبرق ؛ بجلی کے ذریعے امراض کا علاج ۔

Electrotherm : (n) (برقیات) برقی گرمالہ ۔

Electrothermal (a) (برقیات) برقی حری ؛ بجلی اور حرارت دونوں سے متعلق؛ جس میں برق اور حرارت دونوں شامل ہوں خصوصاً برقی حرارت سے متعلق ۔

Electrothermics : (n) (برقیات) برقی حرّیات ۔

Electrothermotherapy : (n) (طب) برقی حراری علاج ۔

Electrotome : (n) (جراحی) برقی چاقو ؛ (حیوانیات) برقی تراشندہ ۔

Electrotonic : (a) (طب) برقی طنابی ۔

Electrotonus : (n) [L.] برقی اثر کے تحت محرک عصبات کی حالت ؛ (طب) برقی طناب ۔

Electrotrephine : (n) (جراحی) برقی ترفان ۔

Electrotropism : (n) (حیوانیات) برق رُخی ۔

Electrotype : (n) [ electr + type. ] وہ نقل جو سیال تانبے کو سانچے پر جما کر برقی عمل سے تیار کی جائے؛ اس طریقہ سے قالب تیار کرنا؛ (برقیات)برقی ٹائپ ۔

Electrotype : (v) سیال تانبے کو سانچے پر جما کر برقی عمل سے نقل تیار کرنا ۔

Electrotyping : (n) (برقیات) برقی ٹائپ کاری ۔

Electroviscosity : (n) کسی محلول کی لزوجت پر آیُون کا اثر ۔

Electrozone : (n) (کیمیا) برقی اوزون ۔

Electrum : (n) [L.] سونے چاندی کا میل یا "جوڑ" جو قدما استعمال کرتے تھے ؛ کچ دھات طلا ؛ جرمن چاندی ؛ کہربا (قدیم) ۔

Electuary : (n) [L.'electuarium.'] شہد یا شربت میں محلول کیا ہوا سفوف ؛ (طب) معجون ؛ لعوق ؛ بیطاری طریقہ" علاج میں استعمال ہونےوالا لعوق جو شہد یا شیرینی سےتیار ہوتا ہے اورجو دانت، مسوڑھے یا زبان میں مل کر کھلایا جاتا ہے ۔

Thebaic electuary : (طب) تریاق فاروق ۔

Eledone : (n) [Gr.'eledone.'] سرپا کی ایک قسم ۔

Eleemosynarily : (adv.) بطور خیرات ۔

Eleemosynary : (a) [ML.eleemosynarius.] (۱) خیرات خور؛ صدقہ خور۔ (۲) خیراتی ۔(۳) بلا معاوضہ ؛ للّٰہ ۔

Eleemosynary : (a) خیراتی ؛ خیرات کی قسم کا ؛ خیرات سے متعلق ۔

Eleemosynary corporation : (n) ـ (تجارت) خیراتی کارپوریشن ـ

Elegance : (n) [Fr.'elegance.'] : شستگی ؛ پاکیزگی ؛ لطافت ؛ سلاست ؛ خوش اسلوبی ؛ سلیقہ مندی ؛ شان ؛ خوبی ؛ حسن صحت ؛ کمال حسن ـ

Elegant : (a)[Fr.'elegant.'] (حرکات، اطوار، طرزتحریروغیرہ) شستہ ؛ پاکیزہ ؛ نفیس ؛ سلیقہ مند؛ برجستہ؛ بارفعت ؛ خوش اسلوب؛ (طرز معاشرت)امیرانہ؛ ٹھاٹھ سے؛ (دواسازی) بامزہ ؛ خوش شکل اور خوشگوار؛ اعلیٰ درجے یا خوبی کا؛ اعلیٰ ؛ نفیس ـ

Elegante : (n) [F.'elegante.'] فیشن پرست خاتون ـ

Elegantly : (adv.) نفاست سے ؛ خوش اسلوبی سے ؛ تمکنت سے وغیرہ ـ

Elegiac /-al : (a) [L.'elegiacus.'] ماتمی ؛ غمناک ؛ الم انگیز؛ رثائی ؛ مرثیے سے متعلق ؛ مرثیہ نگارانہ ـ

Elegiac : (n) [Late. L. elegiacus.] ان دو یونانی بحروں کےنام جن میں مرثیے لکھے جاتے ہیں ؛ (صیغہء جمع) ماتمی اشعار ؛ نوحہ ؛ مرثیہ ؛ مرثیے یا نوحے کی بحر میں ـ

Elegiast : (n) مرثیہ گو ـ

Elegist : (n) مرثیہ گو شاعر ـ

Elegit : (n) [L.] عدالتی فیصلہ جس کے مطابق دائن کو مدیون کی آدھی ملکیت پر قبضہ دیا جاتا تھا ـ

Elegize : (v) [F.] نوحہ لکھنا ؛ درد انگیز اشعار کہنا؛ مرثیہ لکھنا ـ

Elegy : (n) [L. 'elegia'] نوحہ ؛ مرثیہ؛ نظم ماتمی بحر میں؛ درد انگیز نظم ـ

Eleme figs : (n) [Turk. 'eleme.'] اعلیٰ درجے کی انجیر ـ

Element : (n) [L. 'elementum.'] (۱)عنصر ؛ جزء ترکیبی ـ (۲) (کیمیا) وہ جز جس کی مزیدتحلیل نہ ہو سکے۔ (۳) (جمع) (کسی علم یا فن کے) مبادی ؛ ابتدائی اصول ـ (٤) آسمان ؛ سما ـ (٥) سو سے زیادہ دھات یا ادھات اشیاء میں سے ایک ـ

Consonantic element : (لسانیات) مصمتی جزو ـ

Floating element : (لسانیات) غیر ضروری جزو ـ

One's element : اپنےخاص عنصر میں ؛ اپنےعنصری مسکن میں (یعنی چارعناصر میں سے کسی ایک میں) ؛ اپنے مزاج کے موافق عنصر میں ؛ اپنے ماحول میں ہونا ؛ بے جھجک کام کرنا ـ

Out of one's element : اپنے مزاج کےعنصر سے باہر؛ مخالفانہ ماحول میں ہونا ؛ ہچکچانا ـ

Sociatic element : مختصر سوال وجواب کے ذریعہ حقیقت دریافت کرنے کا طریقہ ـ

The four elements : چارعنصر ؛ اربعہ عناصر (آب ، باد، خاک ، آتش ) ـ

Vocalic element : صوتی جزو ـ

War of the elements : قوائے فضائی کی جنگ ـ

Element of trenches : (n) (فوجی) خندقوں کے موڑوں کے درمیان فاصلے ـ

Elemental : (a) (۱) عنصری ـ (۲) بسیط ؛ غیر مرکب ؛ فطرت کی عظیم قوت کا یا اس سے متعلق ـ (۳) (متروک) مادی؛ طبیعی ـ (٤) فطرت کی طاقت کا نمائندہ ـ (٥) فطرت کی قوت یا اس کے کسی وجود کے شایان شان ، جو سادگی ، معصومیت ، توانائی کاحامل ہو ؛ قدیم ؛ ناتراشیدہ اساسی ؛ ارضی ـ (٦) ابتدائی ؛ تمہیدی ـ (۷) خلقی؛ لاینفک ـ

Elemental : (n) (۱) روح ؛ غضب ـ (۲) ابتدائیہ ؛ اصول ابتدائی (عموماً جمع میں ) ؛ (تھیوسوفی) ارض و ھوا کے مؤکل ـ

Elemental part : (n) علاحدہ اکائیاں یا عناصر اشیاء لفظاً فرض کرنے کارجحان (جیسے دماغ اور جسم ، زمان و مکان ) ـ

Elementalism : (n) جزو لایتجزی ـ

Elementarily : ( adv. ) ابتدائی طور پر ؛ معمولی لحاظ سے ـ

Elementariness: (n) ابتدائی کیفیت یاحالت ـ

Elementary : (a) [MF. elementaire. ] (۱) ابتدائی ؛ تمہیدی ـ (۲) (کیمیا) نا قابل تحلیل ـ (۳) (متروک) مادی ؛ طبیعی ـ (٤) عناصر یا کسی موضوع کے ابتدائیے سے متعلق ؛ ابتدائی ؛ سادہ ؛ بنیادی ؛ قدیم ـ (٥) ابتدائی اسکول کا یا اس

سے متعلق ۔ (٦) ابتدائی (شے) ۔ (٧) (ہاتھ کے لئے) کھردرا ؛ بھونڈا ۔

Elementary algebra : (n) ابتدائی الجبرا ؛ الجبرا کاوہ حصہ جو سادہ خواص سے بحث کرے ۔

Elementary analysis : (n) کسی شے کے عناصر کاتعین یا دریافت ۔

Elementary bodies : (n) (طب) خلیہ ذرات ۔

Elementary body : (n) قابل تمیز اکائیوں میں سے کوئی ایک جو جسم کی حامل ہو اور جس میں بعض وائرس کےمتعدی امراض پھیلانے والے ذرات موجود ہوں ۔

Elementary colours : (n) (طبیعیات) الوان اصلی ۔

Elementary geometry : (n) اقلیدسی جومیٹری کا وہ حصہ جو خط مستقیم ، دائرے ، سطح اور مخروط سے بحث کرے ۔

Elementary particle : (n) مادہ اور توانائی کے اجزا میں سے کوئی ایک (جیسےالیکٹرون ، پروٹون یا فوٹون ) ۔

Elementary school : (n) ابتدائی اسکول : اسکول جہاں ابتدائی چیزیں (جیسے پڑھنا، لکھنا، ہجّے کرنا اور حساب) بتائی جائیں ۔

Elementary species : (n) ابتدائی نوع ۔

Elements : (n) Element کی جمع ۔

Elements of an orbit : عددی مقدار کا مجموعہ جونظام شمسی کے کسی رکن کا مدار بتائے ۔

Elemi : (n) [mod. L.] ایک قسم کاگوند جو مرہم اور وارنش میں ڈالا جاتا ہے ؛ صمغ زیتون ۔

Elemicin : (n) بعض ضروری روغن میں پایا جانے والا مائع ایتھر $(C_{12}H_{16}O_3)$ ۔

Elenchus/Elenchi : (n)[G.'elenchos.'] (منطق) رد منطقی ؛ منطقی تردید ؛ ابطال ؛ (فلسفہ) سفسطہ ۔

Elenctic : (a) [G.'elenktikos] جرح سے متعلق ؛ جرح و تردید کا شائق ۔

Elenge : (a) [OE.] (قدیم) بعید ؛ دشوار ؛ خشک ؛ دردناک ۔

Eleometer : (n) (کیمیا) تیل پیما ؛ روغن پیما ۔

Eleoptene : (n) کسی طبعی روغن کا مائع جزو جو سردی میں ٹھوس ہو جاتا ہے ۔

Eleosachram : (n) شکر روغنی ۔

Elephant : (n) [Gr.'elephant-'] (١) ہاتھی ؛ فیل ۔ (٢) ٢٨ x ٢٣ انچی کاغذ کی تقطیع ۔

Double elephant : $4\frac{1}{2}$ x ٢٦ انچی کاغذ کی تقطیع ۔

White elephant : سفید ہاتھی ؛ (مجازاً) ایسی ملک جو وبال جان ہو (زیادہ مصارف کےباعث ) ۔

Elephant creeper : (n) مشرقی ہندوستان کے انگور کی بیل جس کی پتیاں بڑی ہوتی ہیں اور جس کےپھول گلاب کی طرح ہوتے ہیں اوراسے زیب و آرائش کے لئے لگاتے ہیں ۔

Elephant folio : (n) بڑے تقطیع کی اشاعت (جیسے کوئی کتاب یا اٹلس) ۔

Elephant gun : (n) بڑے سائز کا رائفل (جیسے ٤٠٠ یا اس سے زیادہ) جو افریقہ یا ہندوستان کےبڑے شکاری جانوروں کا شکار کرنے کےلئے استعمال کرتے ہیں ۔

Elephant iron : (n) چھت کے کاموں میں استعمال ہونے والا لوہاجس کی چادریں بڑی اور نیم مخروطی ہوتی ہیں ۔

Elephant sear : (n) ایسے متعدد پودوں میں سے ایک جس کی پتیاں ایک طرف بڑی ہوتی ہیں جیسے تارو کا درخت ؛ بگونیا ۔

Elephant thorn : (n) مشرقی ہندوستان کا ایک درخت جس کے کانٹے بڑے اور پھیلے ہوئے ہوتے ہیں ۔

Elephant tortoise : (n) ایک عظیم الجثہ سنگ پشت ۔

Elephant trunk : (n) ایک پھسلنے والی گاڑی جو کوئلہ جمع کرنے میں کام آتی ہے ۔

Elephanta : (n) [ Pg. elephante.] مانسون کے آغاز یا انجام پر مشرقی ہندوستان کا شدید طوفان ۔

Elephantiasic : (a) [NL.elephantiasis.] فیل پا میں مبتلا یا اس کی مانند ۔

Elephantiasis : (n) (طب) فیل پا ؛ داء الفیل ؛ ایک مرض جس میں جلد ہاتھی کی کھال کے مشابہ ہوجاتی ہے؛ نا مناسب بالیدگی ؛ توسیع اور پھیلاؤ (جیسے لفظی توسیع) ۔

Elephantic : (a) (۱) ہاتھی کا ؛ ہاتھی سے متعلق ۔(۲) بھدّا؛ حد سے بڑا جو سنبھالے نہ سنبھلے ۔

Elephantine : (a) [L.'elephantinus.'] دیکھو Elephantic

Elephantine epoch : (n) وہ قدیم زمانہ جب ہاتھی بکثرت پیدا ہوتے تھے ؛ (ارضیات) ہاتھی جگ ۔

Elephantine humour/-task/-movements : (n) بھدّا مذاق یا کام ؛ بھدّے حرکات و سکنات ۔

Elephantoid : (a) (۱) ہاتھی کا یا اس کے مشابہ ۔(۲) فیل پا کے مشابہ یا اس سے متعلق ؛ فیل پارٹی ۔

Elephas : (n) [L.] ایشیائی ہاتھی کی ایک نوع ۔

Elettaria : (n) [L.] (نباتیات) جنس الائچی ۔

Elettaria cardamom : (n) (نباتیات) الائچی (درخت) ؛ درخت بیل ۔

Eleusinian /-mysteries : (a) [L.'elensinius.'] (۱) قدیم یونان کا ایک تہوار جس کے مراسم مقام الیوسس میں ادا کئے جاتے تھے ۔(۲) قدیم یونان کے شہر یولس کا باشندہ یا شہری ۔

Eleuthero - : [Gr.'eleutheros.'] (ترکیبی جز) بمعنی آزاد ۔

Eleutherodactyle : (a) (حیوانیات) آزاد انگشت ۔

Eleutheromania : (n) (نفسیات) جنون آزادی ۔

Eleutheropetalous : (a) (نباتیات) آزاد گلبرگ ۔

Eleutherophyllous : (a) (نباتیات) آزاد برگہ ۔

Eleutheros : (a)[Gr.'eleutheros.'] (حیاتیات) جدا جدا؛ علاحدہ ۔

Eleutherozoa : (n) (حیوانیات) آزاد حیوانات ۔

Elevate : (v) [L.'elevare.'] (۱) بلند کرنا ؛ اٹھانا ؛ سرمست کرنا؛ اونچا کرنا۔(۲) مرتبہ بڑھانا؛ قدربڑھانا ؛ ترقی دینا ؛علمی یا اخلاقی حیثیت سے سرفراز کرنا ۔(۳) (روز مرہ) کسی قدر مخمور ہونا ۔ (٤) توپ کا دھرا بلند کرنا ۔

Elevate : (a) (قدیم) بلند ؛ رفیع ۔

Elevated : (a) اعلیٰ سطح پر واقع ؛ ذہنی یا اخلاقی اعتبار سے بلند سطح پر ؛ رفعت خیال یا احساس کے اعتبار سے نمایاں ، رفیع ؛ پاکیزہ ؛ شاندار ؛ عظیم الشان ؛ بلند ۔

Elevated : (a) ریل کی بلند لائن ؛ ریل کی اونچی سڑک ۔

Elevated duct : (n) (فلزیات) مرتفع قناۃ ۔

Elevated pole : (n) دو سماوی قطبوں میں سے ایک جو ناظر کے افق سے بلند ہوتا ہے ۔

Elevated rail /-road/-railway : ریل کی لائن جو شہری علاقوں میں ہوتی ہے اور جس کی سطح زمین کی سطح سے بلند ہوتی ہے ۔

Elevatedly : (adv.) سرمستی سے ؛ پاکیزگی کے ساتھ ۔

Elevatedness : (n) ترفیع ؛ شکوہ ؛ سرمستی ۔

Elevating : (a) روحانی یا اخلاقی کیفیت میں ترفع پیدا کرنے والا ۔

Elevatingly :(adv.) روحانی کیفیت میں ترفع پیدا کرتے ہوئے ۔

Elevation : (n) (۱) بلندی (مادی وغیر مادی) ؛ رفعت ۔ (۲) اونچائی ؛ بلندی (سمندرکی سطح سے) ۔ (۳) عروج ؛ ارتفاع ۔ (٤) عمارت کانقشہ جس میں اس کے سب رخوں کی بلندی دکھائی جائے ۔(٥) اسلوب یا خیال کی شوکت ؛ شوکت فکر ؛ رفعت آہنگ ۔ (٦) رفعت کردار یا روح ۔ (۷) عمودی سطح پر قائم الزاویہ اظلال ۔ (۸) (تعلیمات) روکار۔

Elevation of boiling point (طبیعیات) نقطہ جوش کاچڑھاؤ ۔

Elevato : (a&adv.) [It.] پرشکوہ آہنگ؛ رفیع (موسیقی میں راہنمائی کےلئے مستعمل ) ۔

Elevator : (n) [mod. L. 'elevator.'] بلند کرنے والا؛ اٹھانے والا؛ اعضاء وغیرہ کو اٹھانے والا عضلہ ؛ غلے وغیرہ کو اوپر اٹھانے کی کل ؛ بالائی منزلوں پر پہنچانے والی کل (لفٹ) ؛ مُرفع ؛ دانت کی جڑوں کو اکھاڑنے والا آلہ ؛ پست عضو کو اوپراٹھانے والا ایک آلہ جراحی؛ (انجینیئرنگ) رافعہ ؛ بالا بر ؛ لفٹ ؛ (حیوانیات ، تشریح) عضلہ مرتفعہ ۔

Elevatory : (a) اوپر اٹھانے والا وغیرہ ۔

Eleven : (a &n) [ME.'endleven'] گیارہ ؛ گیارہ کھلاڑیوں کی ٹیم خصوصاً فٹ بال میں ؛ گیارہ بجے ۔

Eleven rule : (n) گیارہ کا قاعدہ ۔

Eleven year period : (n) (فلکیات) یازدہ سالہ دور ۔

Elevens : (n) (برطانیہ) (روز مرہ) ناشتا ؛ دوپہر کا کھانا ۔

An elevens : کرکٹ وغیرہ میں ایک فریق کی کل تعداد ۔

The elevens : حضرت عیسیٰ کے حواری (باستثنائے یہودا) ۔

Eleventh : (a&n) [ME.enlefte.] گیارھواں ؛ (موسیقی) ایک آہنگ ؛ وقفہ ۔

Eleventh hour : (n) آخری وقت ؛ آخر میں ۔

Elf : (n) [OE.] (۱) عفریت ؛ پلید؛ بھوت ؛ بھتنا ؛ بونا ؛ کنچ ؛ بالشتیا ۔(۲) مکار شخص ؛ شیطان ۔

Elf-arrow/-bolt : (n) چقماقی تیری علامت ۔

Elf-bolt /-arrow /-dart : (n) چقماق کا پرکار ۔

Elf-dart : (n) (۱) ایک بیماری ۔(۲) چقماقی تیری علامت ۔

Elf-land : (n) پرستان ۔

Elf-locks : (n) الجھے ہوئے بال ؛ موئے ژولیدہ ؛ لٹیں ؛ جٹائیں ۔

Elf-owl : (n) ایک بہت ہی چھوٹا حشرہ خور اُلو جو شمالی میکسیکو میں پایا جاتا ھے ۔

Elf-shot : (n) دیکھو Elf-dart

Elf struck : (a) آسیب زدہ ۔

Elfin : (a) بھوت پریت سے متعلق ؛ شریر بونے بھتنے کا (سا) ۔

Elfin : (n) بچہ ؛ شریر بونا ؛ دیو ؛ بھتنا ؛ پریا ۔

Elfin woodland : (n) بلندی پر کا جنگل جو گھنا نہ ھو ۔

Elfish : (a) [alter of ' elvish.'] (۱) بھتنا سا ؛ بھتنے کی طرح ۔ (۲) شریر ۔

Eliasite : (n) (معدنیات) یورینیم کا آب دار آکسائیڈ ۔

Elicit : (v) [L.'elicitus.'] استخراج ؛ (قوائے مخفیہ کو) بروئے کار لانا ؛ (کسی سے جواب یا تردید) نکلوانا؛ منطقی طور پرنکالنا ؛ تحریک دینا ؛ اشتعال دینا ؛ اظہار کرنا ۔

Elicitable : (a) قابل استخراج ؛ لائق اشتعال ۔

Elicitation : (n) استخراج ؛ استنباط ۔

Elicitor : (n) منطقی طور پر بات کا پتا لگانے والا ۔

Elide : (v) [L.'elidere.'] (۱) تلفظ میں (کوئی حرف یا آواز) گرا دینا ؛ ادا نہ کرنا ۔ (۲) (قدیم) برباد کرنا ؛ منسوخ کردینا ۔(۳) بدلنا یا دبا دینا (جیسے مصوت یا ہجا کو) ؛ حذف کرنا۔(٤) نظرانداز کرنا ؛ ترک کردینا ۔(٥) ملخص کرنا ؛ مختصر کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ کم کرنا ۔

Elidible : (a) قابل حذف ؛ قابل تخفیف ۔

Eligibility : (n) (سیاسیات) اہلیت ؛ موزونیت ؛ صلاحیت ۔

Eligible : (a) [L.'eligibilis.'] (کسی عہدے وغیرہ کے) اہل ؛ لائق ؛ مناسب ؛ مستحق ۔

Eligibly : (adv.) مناسب طریقے سے ؛ بہ طریق مناسب ۔

Elijah : (n) [after elijah, 9th cent B.C. Hebrew prophet.] (بائبل) الیاس علیہ السلام ۔

Elijah's chair : (n) [after elijah, Hebrew prophet.] وہ خالی کرسی جو یہودی رسم ختنہ کے موقع پر الیاس کےلئے رکھ چھوڑتے ہیں ۔

Elijah's cup : (n) شراب کا پیالہ جو میز پر الیاس کے لئے مخصوص طور پر رکھا جاتا ھے ، یہودیوں کا یہ عقیدہ ھے کہ وہ کسی وقت مہمان بن کر آسکتے ہیں ۔

Eliminability : (n) قابل اخراج ھونے کی کیفیت یاحالت ۔

Eliminable : (a) (۱) (ریاضی) مخرج ۔(۲) مسقط ؛ حاصل اسقاط ۔

Eliminant : (n&a) (۱) (ریاضیات) مخرج ۔(۲) قابل اخراج ۔

Eliminate : (v) [L.'eliminatus.'] (۱) خارج کرنا ؛ نکال دینا ؛ ساقط کرنا؛ علاحدہ کردینا ۔(۲) (جسمانی ریشوں

سےفضلات کو یا کسی مرکب سےاس کے کسی جزو کو) خارج کرنا ۔(۳) (جواب دیتے وقت کسی سوال سے) تجاہل کرنا۔(٤) (قدیم) دروازے سے باہر کرنا؛ ڈھکیل دینا۔(٥) چھٹکارا پانا ۔(٦) نظر انداز کرنا ۔ (۷) ہٹانا ، دو یا زیادہ مساوات کو ملا کر ۔

**Elimination : (n)** اخراج ؛ خارج کرنا وغیرہ ؛ اسقاط؛ حذف ۔

**Elimination period : (n)** (تجارت) مدت اخراج ۔

**Eliminations : (n)** تھوک ؛ پیشاب؛ فضلہ؛ منطقی اصطلاحات کا اخراج سالمے سے ؛ ذروں کا اخراج ۔

**Eliminator : (n)** (ریاضیات) اسقاط کنندہ ۔

**Elinguation : (n)** (جراحی) زباں برآری ۔

**Elinvar : (n) [F.'elinvar.']** ایلن ور ؛ ایک دھات بھرت جس میں پچاس فیصد لوہا ، چھتیس فیصد نیکل اور بارہ فیصد کرومیم ہوتا ھے اور جس کا لوچ حرارت کے تغیر سے غیر متاثر رہتا ھے اور جو گھڑیوں کے اسپرنگ اور دوسرے دقیق آلات میں استعمال ہوتا ھے ۔

**Eliquate : (v) [L.'eliquatus.']** (۱) (متروک) آزادی سے بہنے دینا ؛ مائع بنانا ۔(۲) پگھلانا ؛ سودھنا ۔

**Eliquation : (n) [L.'eliquation.']** (۱) (متروک) اماعت ۔ (۲) ذوب ؛ پگھلاؤ ۔(۳) (کیمیا) ذوبی تجزیہ ؛ (طبیعیات) ذوب ۔

**Elision : (n) [L.'elision.']** تلفظ میں کسی حرف علت یا رکن لفظ یا کتاب سے کسی عبارت کو حذف کردینا ؛ حذف ؛ (لسانیات) حذف ؛ اِزالہ ۔

**Elisor : (n) [Ofr. 'esliseor.']** (قانون) جوری کا انتخاب کرنے والے دو اشخاص میں سے ایک ۔

**Elite : (n) [Fr.]** (۱) چیدہ ؛ بہترین ؛ منتخب ؛ زعما؛ ممتاز افراد ۔(۲) وہ جماعت جو سماجی اعتبار سے پُر وقار ہو ؛ وہ اقلیت جو اپنا اثر ، اقتدار یا فیصلہ کن قوت ڈالتی ھے ۔(۳) ٹائپ رائٹر کا ایک سائز جس کے بارہ نقوش افقی اور چھ عمودی ہوں ۔

**Elite : (a)** (۱) چیدہ ؛ بہترین یا منتخب سے متعلق ۔ (۲) انتخاب ؛ عمدہ ؛ اعلیٰ ۔

**Elite seed : (n)** عمدہ بیج ؛ اعلیٰ بیج ۔

**Elitism : (n)** (۱) یہ عقیدہ کہ چیدہ افراد ہی حکمرانی کے اہل ہیں ؛ نیز اس عقیدے کی وکالت ۔ (۲) انتخاب روزگار ہونے کا شعور ۔

**Elitist : (n) [elite + - ist.]** (۱) اس عقیدے کا حامل کہ چیدہ افراد ہی حکمرانی کے اہل ہیں ۔(۲) وہ جو اپنےکو انتخاب روزگار سمجھے ۔

**Elixate : (v)** (۱) جوش دینا ؛ ابالنا ۔(۲) پانی میں ڈالنا ۔

**Elixir : [med.L.]** (۱) ایک مادہ جس کے متعلق دور وسطیٰ میں یہ خیال کیا جاتا تھا کہ وہ دھات کو سونے میں بدل سکتا ھے ؛ ایک شے جس کے بارے میں یہ عقیدہ تھا کہ وہ حیات کو بڑھاتی ھے۔ اس کا اس محاورے یعنی "Elixir of life" میں استعمال ہوتا ھے ۔ (۲) (طب) اکسیر ۔ (۳) (کیمیا) عرق ۔ (٤) (طب) یاقوتی ؛ مقوی دوا ۔(٥) (Myth) اکسیر (حیات) ۔

**Elixir of life/-vitae :** اکسیر حیات ؛ آب حیات ؛ آب حیواں ۔

**Elixirate : (v)** (متروک) تصفیہ ؛ مقطر کرنا ۔

**Elizabeth : (a)** شہر ایلزبتھ کا یا اس سے متعلق ؛ اس طرز یا قسم سے متعلق جو اس شہر میں مروج تھی ۔

**Elizabethan : (a)** (۱) ایلزبتھن؛ ملکہ ایلزبتھ اول یا اس عہد کی تہذیب و ثقافت سے متعلق ؛ اس عہد کے طرز لباس سے متعلق ۔(۲) ایلزبتھ دوم (۱۹۲٦) یا اس کے عہد حکومت کا یا اس سے متعلق ۔

**Elizabethan : (n)** زمانہ ایلزبتھ اول کا شخص خصوصاً شاعر یا ڈراما نگار ۔

**Elizabethan style : (n)** (۱) نشاۃ ثانیہ کے دور اول کی طرز تعمیر جس میں ٹیوڈر اور اٹلی کی خصوصیات شامل ہیں اور جو زمانہ ایلزبتھ کی عمارتوں میں مشترک تھی ۔ اس طرز کےنقوش بڑے دریچوں ، طویل گیلریوں ، قد آور آراستہ چمنیوں اور دوسرے آرائشی کاموں میں ملتے ہیں ۔ (۲) فرنیچر کا وہ اسٹائل جو نشاۃ ثانیہ کےعہد ایلزبتھ میں مروج تھا ۔

**Elk : (n) [ME.]** (۱) بڑا بارہ سنگا ؛ گوزن (شمالی یورپ اور شمالی امریکا کا) ؛ سابر ۔(۲) (روز مرہ، برطانیہ) ایک جنگلی مادہ بط ۔

**Ell : (n)** (۱) ناپنے کا (ایک متروک الاستعمال) پیمانہ ؛ پینتالیس انچ کا پیمانہ ۔(۲) نیم گز ؛ ہاتھ۔

Give him an inch and he will take ell : وہ تو انگلی پکڑ کے پہنچا پکڑتا ھے ۔

Ell-wand : (n) ایک پیمانہ (لمبائی کا) ۔ (۲) (علم النجوم) نطاق الجوزا ۔

Ellagic acid : (n) ایک قسم کا ترشہ ($C_{14}H_8O_9$) جو مازو سے حاصل ھوتا ھے ۔

Ellek : (n) [origin unkn.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Eller : (روز مرہ) elder کی متبادل شکل ۔

Ellipse : (n) [alter of ellipois.] بیضوی شکل ؛ وہ ہندسی شکل جو مخروط کو ترچھا تراشنے سے پیدا ھوتی ھے ؛ تقدیر کلام ؛ (ہندسہ) بیضوی شکل ؛ قطع ناقص ؛ بیضی ؛ بلیلج ۔

Ellipsis /-pses : (n) [Gr.elleipsis.'] تقدیرکلام ؛ حذف عبارت جسےملاکر مفہوم کلام پیدا ھوتا ھے؛ کسی عنصر کو حذف کرنا ؛ علامت یا علامات سےحروف ، الفاظ یا دوسرے مواد کے حذف کا پتا چلے ۔

Ellipsograph : (n) (۱) بیضوی شکل بنانے کا آلہ ۔ (۲) (ہندسہ) بیضوی نگار ۔

Ellipsoid : (n) بلیلجی نما(شکل) ؛ بیضوی نما (شکل) ؛ مماثل ٹھوس ؛ (ہندسہ) بیضوی مجسمہ ؛ بلیلج نما ؛ ناقص نما ۔

Ellipsoidal : (a) (۱) بیضوی شکل کی مانند ۔ (۲) گول تکیے کی شکل کا ، خاص طور پر لاوا کے لئے استعمال ھوتا ھے ؛ (طبیعیات) بیضوی ۔

Ellipsoidal structure : (n) (حیوانیات) بیضوی ساخت ۔

Ellipsometer : (n) قطبی روشنی کی بیضویت متعین کرنے کا ایک آلہ ۔

Elliptic/Eliptic/- al : (a) [G.elleiptikos.] (۱) بیضوی شکل کی مانند یا اس کےمتعلق ؛ بیضوی ؛ بلیلجی ؛ ناقص ۔ (۲) ایسےبیان سےمتعلق جو قواعد کی رو سےمکمل ھو مگر جامع ھونے کے لئے کسی عنصر کی کمی ھو ۔ (۳) ایسی علامت سے متعلق جو (کسی لفظ کے) حذف کا اشاریہ ھو ؛ (لسانیات) حذفی ۔

Elliptic arch : (n) بیضوی محراب ۔

Elliptic geometry : (n) ہندسہ جو اقلیدس کی متوازی بدیہیات کےعلاوہ تمام اولیات کو قبول کرتا ھے ۔

Elliptic lamina : (n) (حیوانیات) بیضوی برقچہ ۔

Elliptic motion : (n) (حیوانیات) بیضوی حرکت ۔

Elliptic orbit : (n) (حیوانیات) بیضوی مدار ۔

Elliptic polarisation : (n) (بصریات) بیضوی تقطیب ۔

Elliptic section : (n) بلیلجی تراش ۔

Elliptic trammel : (n) (نقشہ) بیضوی کش ۔

Elliptical galaxy /Spheriodal -: (n) کہکشاں بیضوی شکل کی؛ (فلکیات) بیضوی مجرّات ۔

Elliptical polarisation : (n) (طبیعیات) بیضی تقطیب ۔

Elliptical projection : (n) بیضوی شکل کےاندرونی حصہ پر زمین کی سطح کا نقشہ ۔

Elliptical orbit : (n) (فلکیات) بیضوی مدار ۔

Elliptically : (adv.) بیضوی شکل میں ؛ بیضوی طور پر ؛ کسی عنصر کی فروگذاشت کے ساتھ ؛ بغیر منطقی رابطہ کے ؛ خفیہ ؛پیچیدہ طور پر ؛ مختصراً ۔

Elliptically polarised light : (بصریات) بیضوی تقطیب شدہ نور ۔

Ellipticalness : (n) بیضوی ھونے کی کیفیت یا صفت ۔

Ellipticity : (n) (۱) (جغرافیہ) فرق قطرین ۔ (۲) بیضویت ۔

Ellipticyte : (n) بیضوی سرخ جسمیہ ۔

Elm : (n) [ OE ] ایک درخت جس کی پتیاں کھردری اور دونوں طرف دندانے دار ھوتی ھیں ؛ بوقیذار؛ بوقیذار کی لکڑی ؛ درخت نارون ؛ (نباتیات) شجر بق ؛ دروار ۔

Big leaved elm : (نباتیات) کاثن ۔

Elm tea: (n) بوقیذار کی چھال سے تیار کردہ مشروب ۔

Elmansura : (a) [Fr.'El Marsura.'] المنصور (مصر) میں مروجہ طرز یا قسم کا ۔

Elmen : (a) [ME.'elmyn.'] (برطانیہ ، روز مرہ) بوقیذار کی لکڑی سے متعلق یا اس سے بنا ہوا ۔

Elmen-dorf test : (n) [after elmendorf.] کاغذ کی عمدگی کا ایک معیار ۔

Elmer : (n) (حیوانیات) مارماہیچہ ۔

Elmy : (a) بوقیذار کےدرختوں سے بھرا؛ اس درخت کی خاصیت رکھنے والا ۔

Elocular : (a) ایک شگاف والا ؛ ایک جوف والا ۔

Elocute : (v) [back formation fr.elocution.] فن خطابت کا مظاہرہ کرنا ؛ خطاب کرنا ۔

Elocution : (n)[L.'elocution'.] فن تقریر ؛ خطابت ؛ فن خطابت ؛ اسلوب تقریر ؛ (قدیم) ادبی اسلوب یا اظہار ۔

Elocutionary : (a) خطابت سے متعلق ۔

Elocutionist : (n) خطیب ؛ ماہر مقرر ؛ فن خطابت کا استاد ۔

Eloge : (n) [ML.'elogium.'] تقریر ؛ متوفیٰ کے ذکرخیر میں (جو خاص کر فرانسیسی اکادمی کارکن اپنے پیشرو کے محاسن بیان کرنے میں کرتا ہے )۔

Elogy : (n) [fr.L.'elogium.'] (قدیم) سوانحی خاکہ تعریف کے ساتھ؛ (متروک) متوفیٰ کا ذکر خیر ۔

Elohim : (n) [Heb.'elohim.'] (۱) آلہ خصوصاً وہ جس کاتصور انجیل قدیم میں موجود تھا ۔ (۲) یہودیوں اور کسانوں کا مقامی دیوتا ۔

Elohism : (n) ایلوہیم (Elohim) کا مذہب یا اس کی پرستش ۔

Elohist : (n) یہود کے ان کتب مذہبی کے مصنفین جن میں خدا کےلئے بجائے "یہوے" کے " الوہیم " کا لفظ استعمال ہوا ہے ۔

Eloign /Eloin : (v) [MF.'eloynen.'] (۱) محفوظ رکھنا ۔ (۲) دورکرنا ؛ پوشیدہ رکھنا (قانونی اختیارات سے)۔

Elongate : (a)[L.'elongatus.'] (نباتیات، حیوانیات) نازک ؛ دراز ؛ گاؤ دم ؛ طویل ؛ عرض کے مقابلہ میں طول کا دراز تر ہونا ۔

Elongate : (v) [L.'elongatus.'] (۱) بڑھانا؛ طول دینا ؛ دراز کرنا۔(۲) (نباتیات)نازک شکل کا ہونا؛ گاؤ دم ہونا ؛ بڑھنا ؛ دراز ہونا ۔ (۳) (ستاروں کا) آفتاب سے دور ھونا ۔

Elongate : (v) [L.'elongatus.'] (۱) (قدیم) (جرم سماوی کےبارے میں) آسمان میں خاص نقطہ یا ابتدائی مقام سے ہٹتا ہوا نظر آنا ۔ (۲) کھینچنا؛ لمبا کرنا ۔

Elongated : (a) مطول ۔

Elongation : (n) [ML.'elongation.'] (۱) بڑھاؤ ؛ کھچاؤ ؛ لمبان؛ درازی ۔ (۲) (فلکیات) تباین سیار یا سیارہ ؛ وہ زاویہ جو زمین پر دو خطوں کے مابین واقع ہو جن میں سے ایک خط آفتاب کے، دوسرا سیارےکےمرکزتک کھینچاجائے؛ شمال کے سماوی قطب کے اعتبار سے کسی تارے کا انتہائی مشرق یامغرب میں روزانہ واقع ہونا۔ (۳) (متروک) دوری ؛ بُعد ۔ (٤) (فلزیات) تطول ؛ تطویل؛ (سیارہ) بعد الشمس ۔

Elongation of the ovula : (طب) کوّا گرنا ؛ گھانٹی ۔

Elope : (v) [AF.'aloper.'] (شادی شدہ عورت کا) میکے یا سسرال سے (آشنا کے ساتھ)نکل جانا؛ غیرشادی شدہ عورت کا کسی کے ساتھ اپنے گھر سےنکل بھاگنا؛ (ملزم کا) فرار ہو جانا؛ (مریض کا) نکل جانا (کسی اسپتال سے) ؛ روپوش ہونا ۔

Elopement : (n) الوپ ؛ اغوا ؛ ہرب ؛ فرار (اپنے گھر سے کسی عاشق یا معشوق کے ساتھ) ۔

Eloquence : (n) [L.'eloquentia.'] خوش بیانی ؛ فصاحت ؛ طلاقت ؛ خطابت ؛ علم بیان ۔

Eloquent : (a) [ME.fr.MF.] فصیح ؛ خوش بیان ؛ بلیغ ؛ سخن پرداز ۔

Eloquently : (adv.) خوش بیانی سے ؛ خطیبانہ انداز سے ؛ فصاحت سے ۔

Elritch : Eldritch کی متبادل شکل ۔

Elrr quite : (n) لوہے اور الومینیم کا سلیکیٹ ۔

Else : (adv.) [ME.'elles.'] اور؛ کوئی اور ؛ اور کیا؛ اور کچھ؛ اور کوئی ؛ ورنہ ۔

Elsewards : (adv.) دوسری جگہ کی طرف ۔

Elsewhere : (adv.) کہیں اور ؛ دوسری جگہ ۔

Elsin : (n) ایک قسم کا الّو ۔

Elucidate : (v) [L.'elucidatus'.] تشریح کرنا ؛ توضیح کرنا ؛ (کسی مسئلے کو) واضح یا روشن کرنا ۔

Elucidation : (n) تشریح ؛ توضیح وغیرہ ؛ شرح ۔

The elucidation of the text : توضیح متن ۔

Elucidative / Elucidatory : (a) مصرح ؛ مشرح ؛ توضیحی ۔

Elucidator : (n) تشریح یا توضیح کرنے والا ۔

Elucubration : (n) [Lak L.] کوئی ادبی تصنیف ۔

Elude : (v) [L.'eludere.'] (۱) چپکے سے بچ نکلنا (گرفت ، زد، نگرانی ، باز پرس ، خطرے ، دشواری وغیرہ سے) آنکھ بچا جانا ۔ (۲) (معاہدے یا قانون کی پابندی سے) بچنا یا گریز کرنا ۔ (۳) (عقل کو) چکر میں ڈال دینا ۔

Elul : [Heb.] چھٹا عبرانی مقدس مہینہ ۔

Elumbated : (a) (مزاجاً) کمزور کمر ۔

Elusine : (n) (۱) گھاس کی ایک نوع ؛ جنس منڈا ۔ (۲) اس نوع کا کوئی پودا ۔

Elusine corocane : (n) (نباتیات) منڈا ۔

Elusion : (n) بچاؤ ؛ گریز ؛ دھوکے میں ڈالنا ؛ بچ نکلنا ؛ فرار خصوصاً کسی مسئلہ یا حکم سے ؛ مغالطہ آمیزی ۔

Elusive : (a) گرفت سے بچ نکلنے والا ؛ چکر میں ڈالنے والا ؛ فریب کار ؛ پیچیدہ ۔

Elusively : (adv.) بچ نکلنے کے طور پر ؛ اجتناب کرتے ہوئے ۔

Elusiveness : (n) فرار ؛ گریز ؛ اجتناب ؛ فریب کاری ؛ پیچیدگی ۔

Elusory : (a) [ML. 'elusorius'.] مغالطے میں ڈالنے والی ؛ گرفت سے بچ نکلنے والی (دلائل ، شرائط وغیرہ) ۔

Elute : (v) [L. 'elutus'.] دھونا ؛ صاف کرنا ؛ پاک کرنا خصوصاً کسی محلول شے کو محلل کے ذریعہ ۔

Elution : (n) [L. 'elution'.] دھونے یا صاف کرنے کا عمل یا طریقہ ؛ (کیمیا) نتھراؤ ؛ تصویل ۔

Elutriate :(v) [L. 'elutriatus'.] چھاننا ؛ مخلوط شے کو خارج کرنا ؛ دور کرنا ۔

Elutriation : (n) [L. 'elutriatus'.] (۱) کسی مخلوط سے اشیاء کو دھوکر یا چھان کر دور کرنا ۔ (۲) کسی مخلوط کے باریک ذرات کو ثقیل ذرات سے علاحدہ کرنا ۔ (۳) زمین کے خفیف یا باریک ذرات کا بارش کے ذریعہ دور ہونا ۔

Eluvial : (a) [L. 'eluvium'.] (۱) کیوال مٹی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) ایسی مٹی یا علاقے سے متعلق ۔

Eluvies : (n) [L. ] سیلان الرحم میں نکلنے والا مادہ ؛ کوئی مادہ ۔

Eluvium : (n) [L .] موسم زدگی یا انتشار سے پیدا ہونے والا ملبہ (چٹان کا) ۔

Eluxate :(v) جوڑ الگ کردینا ۔

Elvan : (n) جوالا مکھی سے نکلا ہوا سخت پتھر ۔

Elver : (n) [alter of eelfere.] ایک چھوٹی مخروطی شکل کی بام مچھلی ۔

Elvish : دیکھو Elf

Elysee : (n) جمہوریہ فرانس کے صدر کی قیام گاہ ۔

Elysian : (a) [ L.'elysius.'] متعلق بہ فردوس یا فردوسی ؛ روحانی سرور سے متعلق یا روحانی سرور والا ۔

Elysium : (n) [Gr.'elysion .'] (۱) (یونانی دیو مالا ) بہشت ؛ مبارک ارواح کا مسکن ۔ (۲) انتہائی راحت و سرور کی جگہ یا حالت ۔

Elytra :(n) (حیوانیات ) پرپوشاں ۔

Elytriform : (a) (حیوانیات) پرپوش شکل ۔

Elytrigerous : (a) پرپوش دار ۔

Elytrisis : (n) (طب) ورم مہبل ۔

Elytro - : ایک یونانی سابقہ بمعنی "غلاف" "خول" ۔

Elytroclasia : (n) (طب) انشقاق مہبل ۔

Elytroid : (a) (تشریح) مہبلی ؛ (حیوانیات) پرپوش نما ۔

Elytron : (n) [Gr. 'elytron'.] (۱) بھونرے کی قسم کے کیڑوں کے بازوؤں کا بیرونی خول ۔ (۲) عورت کی شرمگاہ کی نالی ۔

Elytrum : (n) [mod.L.] (حیوانیات) بروں پوش ؛ پر پوش ؛ مہبل۔

Elzevir (er) : (a&n) خاندان الزےور کے مطبعوں واقع امسٹرڈم ، ہاگ وغیرہ میں چھپی ہوئی کتاب ۔

Em : (n) (۱) انگریزی حروف تہجّی کا حرف "M" ۔ (۲) (طبیعیات) پیمانہ جس سے ایک سطر کی مقدار مطبوعہ کا حساب کرتے ہیں ۔

Em : (porn.) [ME.] (روزمرہ) مخفف them کا ۔

Em -: (prefix.) [EN.] سابقہ جو حروف p'b اور (اکثر) m کے پہلے آتا ھے اس کی متبادل صورت Im بھی ھے ۔

Emaciate: (v) [L.' emaciare'.] دبلا کرنا ؛ گھلانا ؛ سکھانا ؛ مریل کرنا ؛ کمزور کرنا؛ (زمین کو) بے قوت کردینا ۔

Emaciate : (a) [L.'emaciatus'.] دبلا ؛ لاغر ؛ نزار؛ مفلوک ؛ بنجر زمین ۔

Emaciated : (a) دبلا ؛ لاغر ؛ نیز مجازاً ۔

Emaciation : (n) [ L . emancipatio.] لاغری ؛ دبلاپن؛ کمزوری ؛ لاغر کرنے کا عمل ؛ حالت نزار؛ (طب) نحول ؛ لاغر ۔

Emailloid : (n) (طب) نیا سکھ۔

Emanant : (a) [L.'emanare .'] (قدیم) جوکسی سر چشمے سے نکلے ۔

Emanate : (v) [L.'emanare .'] (کسی شخص یاشے سے) نکلنا؛ ظاہر ہونا ؛ خارج ہونا؛ صادرہونا ؛ برآمد ہونا ؛ خارج کرنا نیز مجازاً ۔

Emanation : (n) [Late L . 'emanatio.'] صدور ؛ ظہور ؛ (صفات حسنہ وغیرہ کا)؛ کسی شخص یا شے کا ظہور؛ (طبیعیات) مخروج گیسی ؛ ریڈون وغیرہ ؛ (طب) فوحہ ؛ (فلسفہ ، دینیات) ظہورتجلی ؛ پرتو؛ نشہ؛ یہ اعتقاد کہ دنیا ذات خدا کانشہ ھے ۔

Radium emanation : (طبیعیات) صدور ریڈیم؛ ریڈیون ۔

Emanational : (a) نظریہء ظہورسےمتعلق جو نظریہء تخلیق سے جداگانہ ھے ۔

Emanatist : (n) [f. L.'emanat.'] اس نظریہ کا معتقد کہ عالم وجود میں ذات الٰہی کا پرتو ھے ۔

Emanatistic pantheism :(n) (ملکیات) اشراقی وجودیت ۔

Emanative : (a) [L.'emanatorius.'] صادرھونے والا؛ ساطع ؛ (الہیات)نظریہء بُروز سے متعلق ۔

Emanatorium : (n) (طبیعیات) مصدر؛ صدورگاہ ۔

Emanatory : (a) مشتق ؛ صادرہ ؛ عالم وجودمیں پرتو الٰہی کےنظریہ سے متعلق ؛ ظہوری ۔

Emancipate : (a) [L.'emancipatus.'] آزاد ؛ رہا ؛ (اب عموماً شعرمیں مستعمل ) ۔

Emancipate : (v) [L. 'emancipare.'] رہا کرنا ؛ کسی قانونی، معاشری ، سیا سی ، عقلی یا اخلاقی محکومیت یا پابندی سے آزاد کرنا ؛ باپ یا شوہر کے تسلط سےنجات دینا ؛ (قدیم رومی قانون ) مرد کےتسلط سے عورت یا بچے کو آزاد کرنا ۔

Emancipation : (n) [L. 'emancipationem .'] آزادی ؛ قانونی یا اخلاقی مجبوری سے آزادی؛ (سیاسیات) بریت؛ خلاصی ؛ رہائی ۔

Emancipationist : (n) جو کسی طبقہ خصوصاً غلاموں کی نجات کا حامی ھو ؛ اخلاقی اور ذہنی قیود سے آزادی کا حمایتی ۔

Emancipator : (n) [Emancipate + -or.] آزادی دینے والا؛ نجات دینے والا(لغوی و مجازی ) ۔

Emancipatory : (a) جو نجات یاربائی دینے کا کام کرتاھو یا اثر رکھتا ھو ؛ نجات دہندہ ۔

Emancipist : (n) مجرم جو اپنی سزا کی میعاد پوری کر چکا ھو ۔

Emandibulate : (a) [E- + Mandibulate.] (حشرہ) آروارہ کے بغیر ؛ بدون فک زیریں ۔

Emanon : (n) (طبیعیات) ریڈون ۔

Emanotherapy : (n) (طب) صدوری علاج ؛ تابکاری علاج ۔

Emansio mensium : (n) (طب) احتباس طمث ۔

Emarcid : (a) [med.L.'emarciaus.'] (۱) (نباتیات) مرجھایا؛ پژمردہ ؛ خشک شدہ ۔ (۲) افتادہ ؛ کمزور؛ جھکا ہوا ۔

Emarginate : (a) [L.'emarginatus.'] (۱) (نباتیات) کٹ حاشیہ؛ (حیوانیات) کٹ سرا ۔ (۲) (بلور) جس کے حاشیے قدیم طرز میں تراشیدہ ہوں ۔

Emarginate : (v) [L.emarginare.] (۱) حاشیے کو دور کرنا ۔ (۲) (علم نور) (نامساوی انعطاف کی تاشیرات کا) نا منظم دیکھنا ؛ ایک شے کو دو دیکھنا ۔

Emargination : (n) نا منظم دیکھنے کی حالت؛ ایک شے کو دو دیکھنا ۔

Emasculate : (a) [L.'emasculatus.'] (طب) آختہ ؛ خواجہ ؛ آختہ ؛ نامرد ؛ مخنث ۔

Emasculate : (v) [L.'emasculare.] نامرد کرنا ؛ آختہ کرنا ؛ خصی کرنا؛ بدھیا کرنا ؛ کمزور کرنا ؛ (کانٹ چھانٹ کے)تحریر کو بےجان کردینا ؛ نادار کردینا۔

Emasculation : (n) [L.'emasculatus.'] (جراحی) اخصار؛ آختہ گری ؛ (طب) ہیجڑاپن ؛ آختہ پن ؛ کمزوری ؛ ناداری؛ مردانہ قوت سےمحروم کرنا؛تحریر کو بے جان کرنا ۔

Emasculative : (a) کمزور کرنے والا ؛ نامرد بنانے والا ۔

Emasculator : (n) (جراحی) خصی گر (آلہ) ۔

Emasculatory : (a) نامرد بنانے یا کمزور کرنے کا وصف رکھنے والا ۔

- emastoma : (طب) لاحقہ بمعنی ؛ "کیسہ خونی" جو دوسرے لفظوں کے ساتھ مرکب ہوتا ہے ۔

Embace : (v) (متروک) Embase کی متبادل شکل؛ پست کرنا؛ گرانا ؛ رتبہ کم کرنا ۔

Embale : (v) گانٹھ بنانا ؛ بستہ بندی کرنا ۔

Emball : (v) احاطہ کرنا ۔

Embalm : (v) [F.'embaumer.'] لاش کو مسالا لگاکر محفوظ رکھنا؛ حفاظت سے رکھنا؛ سونپنا؛ خوشبودار مسالا لگانا ؛ (مجازاً) کسی شے یا شخص کو فراموشی سے محفوظ رکھنا ۔

Embalmer : (a) حنوطی ؛ وہ جو مسالا لگا کر محفوظ رکھے؛ اس طرح محفوظ رکھنے والی (شے) ؛ معطر ساز ؛ خوشبو کرنے والا ۔

Embalmering : (n) تحنیط ؛ لاش کو مسالا لگا کر محفوظ رکھنا ؛ (تاریخ) مُردہ کو مومیانا (مصر) ۔

Embalmment : (n) لاش کی حفاظت سڑنے سے یا مسالا جو لاش کو محفوظ رکھنے کے لئے ہوتا ہے ۔

Embank : (v) (دریا وغیرہ کا) بند باندھنا ؛ پشتہ باندھنا ؛ مٹی یاپتھر سے محصور کرنا؛ ندی کے کنارے بند باندھنا یا حصار ڈالنا ۔

Embankment : (n) (انجینیئرنگ) بند؛ پُشتہ ؛ حصارسازی ۔

Embannered/Imbannered : (a) پرچم دار ؛ حامل پرچم ۔

Embar : (v) [MF.'embarrer.'] (۱) قید کرنا ؛ محصور کرنا ؛ حبس کرنا؛ زنداں میں ڈالنا ۔ (۲) کھینچنا؛ روک لینا ؛ رکاوٹ ڈالنا ۔ (۳) روکنا؛ کسی کام سے باز رکھنا ۔ (٤) (بندرگاہ میں ) کشتی روک لینا ۔

Embargo : (n) [Sp.'embargar.'] (۱) ملک کی بندرگاھوں پر باہر والوں کےلئے کشتی چلانے کی ممانعت ؛ تجارت کا تعطل ؛ مخالفت ؛ روک ۔ (۲) جہازوں یا تجارت کے لئے حکم امتناعی جاری کرنا ؛ تجارتی جہاز یا مال کو سرکاری اغراض کےلئے ضبط کرلینا ۔

Embargo : (v) [f.prec.] (۱) پکڑنا ؛ کھینچنا ؛ روک دینا ؛ ضبط کرلینا ۔ (۲) بندرگاہ میں روک دینا ۔ (۳) جہاز یا مال کو سرکاری اغراض کےلئے ضبط کرلینا ۔

Embark : (v) [F.'embarquer.'] (۱) جہاز پر سوار ہونا یا سوار کرنا ۔ (۲) (کسی جنگ یا مہم میں) مشغول ہونا؛ لنگر اٹھانا ۔ (۳) عزم کرنا؛ حرکت کرنا ۔ (٤) چھوڑ دینا ؛ لگانا ۔

Embarkation : (n) کشتی پر سوار ہونا ؛ عزم ؛ کشتی پر سوار ہونے کا ارادہ یا عزیمت ؛ (تاریخ) جہاز پر سوار ہونا یا چڑھنا ۔

Embarkment / Embarkation : (n) کشتی پر سوار ہونے کا ارادہ۔

Embarque/Embark : (v) عزم کرنا ؛ کشتی پر سوار ہونا ؛ عازم ہونا ۔

Embarras de choix-derichess : (n) [Fr.] انتخاب کرنے میں الجھن ؛ سامان کی اتنی فراوانی جو سنبھالے نہ سنبھلے ۔

Embarrass : (n) [F.'embarrer.'] (۱) الجھن؛ پریشانی ؛ رکاوٹ ؛ کش مکش ۔ (۲) ندی کی دشوار گذارراہ ۔ (۳) (ریاستہائے متحدہ) ندی کا وہ حصہ جہاں کشتی رانی مشکل ہو ۔

Embarrass : (v) [F.'embarrasser.'] الجھانا ؛ پریشان کرنا ؛ پیچیدہ کرنا ؛ زیر بار کرنا ؛ مشکل میں ڈالنا ؛ حیران کرنا ۔

Embarrassingly : (adv.) بوکھلاتے ہوئے ؛ جھجھکتے ہوئے ۔

Embarrasment : (n) [F.'embarrassement.] الجھن ؛ پریشانی ؛ رکاوٹ ؛ (نفسیات) سراسیمگی ۔

Embassade : (v) [Var.of Imbassade.] (متروک) ایلچی بھیجنا؛ سفارت میں بھیجنا ؛ (شاذ) سفارت میں ۔

Embassador : (n) Ambassador کی متبادل شکل: انگلینڈ میں متروک ہے مگر ریاستہائے متحدہ میں ابھی تك مروج ہے بمعنی سفیر ؛ ایلچی ؛ سفیر کبیر ۔

Embassage : (n) [ME.'ambassage.'] سفیر کی قیام گاہ: اعزام سفیر ؛ سفارت خانہ ؛ قیام گاہ (سفیر) ۔

Embassy : (n) [A.Var.of Ambassy.] سفارت ؛ عہدہ٭ سفارت ۔

Embastordize / Imbastardize : (v) ذلیل کرنا ؛ پست کرنا ۔

Embathe / Imbathe : (v) غسل دینا ؛ پانی میں ڈالنا؛ غوطہ دینا ؛ غسل کرنا ؛ پلانا ؛ عرقِ دوا پلانا۔

Embattle : (v) [OF.'embataillier.'.] (۱) فوج کوصف آرا کرنا ۔ (۲) (عمارت ، دیوار وغیرہ میں) مورچہ بندی کرنا ؛ مورچہ قائم کرنا ؛ نیز مجازاً ۔

Embattled : (a) آمادہ٭ جنگ ؛ صف آرا ؛ مستحکم ؛ کنگرہ دار (نقابت) ؛ (تعمیرات) کنگرہ دار (مثل برج)؛ سوراخ دار ۔

Embattlement : (n) دیکھو Battlement

Embay : (v) [F.] (۱) (کشتی کو) خلیج کے اندرکرنا ؛ (ہَوا کے) زور سے (کشتی کو) خلیج کے اندر داخل کرنا ؛ خلیج میں مقید کرنا ۔ (۲) نیز کرنا نیز مجازاً ۔

Embay : (v) نہانا ؛ بھگونا ۔

Embayment : (n) (۱) خلیج بننے کا عمل ؛ خلیج ؛ خلیج کی طرح نشیب ۔ (۲) (جغرافیہ) خلیج ؛ کھاڑی ۔ (۳) خلیج سازی ۔

Embed/Imbed : (v) بٹھانا ؛ تہ میں بٹھانا ؛ نصب کرنا ؛ سلانا ؛ مٹی میں ڈالنا ؛ پودا لگانا ؛ نیز مجازاً ۔

Embedment : (n) تہ میں ڈالنے کا عمل ؛ خصوصاً وہ شےجو تہ میں بیٹھ جائے ۔

Embelia ribes : (n) (نباتیات) بابرنگ ؛ برنگ کابلی ۔

Embellish : (v) [OF.'embelli-.'] تزئین ؛ زینت دینا ؛ آراستہ کرنا ؛ آرائش دینا ؛ سنگارنا ؛ مجازاً (بیان میں) نمك مرچ لگانا ۔

Embellishment : (n) (۱) تزئین ؛ زینت ؛ آراستگی ۔ (۲) جو آراستہ اور حسین بنائے (لغوی و مجازی) ؛ زیور ؛ آرائش ؛ نیز مبالغہ ۔

Ember : (n) [OE.'aemerge.'] انگارہ ؛ چنگاری ؛ اخگر ؛ (خاص کر جمع میں) انگارے ۔

Ember/-days : (a) [OE.'ymbren.'] روزوں کےدن عیسوی عقائد کےمطابق یعنی سنت میں نو چندی اتوار کے بعد کا بدھ ، جمعہ ، اور سنیچر ؛ White Sunday , Holy cross day (۱٤/ ستمبر) اور St. Lucius day (۱۳/دسمبر) ۔

Ember : (n) جزائر آرکنی کا ایک دریائی مرغ ؛ (حیوانیات) غوّاص پرند ؛ مرغابی بے دم ۔

Embezzle : (v) [AF.ambesciller to destroy.] تغلب کرنا ؛ خیانت کرنا؛ خوردبُرد کرلینا ؛ غبن کرنا ۔

Embezzlement : (n) تغلب ؛ غبن ۔

Embezlement insurance policy : (تجارت) غبن بیمہ پالیسی۔

Embitter : (v) (۱) تلخ کرنا (نیز مجازاً) ۔ (۲) تکلیف میں تکلیف کا اضافہ کرنا ۔ (۳) زچ کرنا ؛ قافیہ تنگ کرنا ؛ ناك میں دم کردینا ۔

Embitterer : (n) وہ جو حالت کو تلخ بنائے ۔

Embitterment : (n) تلخی ؛ پریشانی ؛ عجز ۔

Emblaze : (v) (۱) (قدیم) نقابت کے مارکوں سے آراستہ کرنا ۔ (۲) زینت بخشنا ؛ سجانا ؛ آراستہ کرنا ( جواہرات اور طلائی زرق برق سے) ۔ (۳) (متروک) مشہور کرنا ۔

Emblaze : (v) (۱) روشن کرنا ؛ منور کرنا؛ روشنی سے بجلی بنانا ۔ (۲) جلانا ۔

Emblazon : (v) (۱) (امراء کی ڈھالوں کےمارکوں کو) چمکانا؛ مشہور کرنا ؛ بڑھانا چڑھانا ؛ آراستہ کرنا ۔

Emblazonment : (n) (امراء کی ڈھالوں کے مارکوں کو) چمکانا ؛ آرائش ؛ زینت ۔

Emblazonry : (n) دیکھو Bilazonry

Emblem : (n)[L.'emblema.'] (۱)نشان؛ علامت ۔ (۲) (مجردات یا اشخاص) کی نمائندہ تصویر ۔ (۳) مارکہ ۔ (٤) رمز ؛ کنایہ ۔ (٥) تمثیل ؛ تمغہ ۔

Emblem : (v) نشان بنانا ؛ علامت بنانا؛ کسی شے کو علامت یا تصویر کے ذریعے ظاہر کرنا ؛ بیان کرنا ؛ علائم کے ذریعہ واضح کرنا ۔

Emblem book : (n) ایسی کتاب جس میں علامات و امثال ہوں ۔

Emblematic/-al : (a) [Gr.'emblematikos.'] نمائندہ ؛ (تصویر یا علامت میں) ؛ مشعر ؛ کنایہ دار ؛ با رمز ۔

Emblematically : (adv.) بطور علامت ؛ تمثیلاً ۔

Emblematist : (n) علامات و امثال کا استعمال کرنے والا ؛ لکھنے والا یا ایجاد کرنے والا ؛ تمثیل ساز ؛ نشان ساز ۔

Emblematize : (v) بطور علامت یا مجاز کے کام لینا ؛ علامت کے ذریعہ وضاحت کرنا ۔

Emblement : (n) [ME.'emblayment.'] (۱) (قانون) پیداوار آراضی ؛ محاصل ۔ (۲) آراضی زیر کاشت کا منافع ۔

Emblic : (n) [L.'emblica.'] (۱) مشرقی ہندوستان کا ایک درخت ۔ (۲) اس درخت کا پھل ۔

Emblossom : (v) شگوفوں سے آراستہ کرنا ؛ ڈھك دینا ۔

Embodier : (n) وہ جو مجسم ہو ۔

Embodiment : (n) (۱) تجسیم ؛ اظہار مادی شکل میں ؛ مجسمہ ۔ (۲) وہ جس میں کوئی شے (جیسے روح ، خیال ، اصول یا قسم) مجسم ہو ۔ (۳) شمول ؛ درج ۔

Embody /Imbody : (v) (۱) خیالات کا ظاہری صورت میں لانا ۔ (۲) (اصول کو افعال وغیرہ کی) مادی شکل میں ظاہر کرنا ۔ (۳) شامل کرنا ؛ ملانا ۔ (٤) (متروک) مجسم کرنا (روح کو) ۔ (٥) جسم یا مقدار میں ملنا ۔

Embog : (v) دلدل میں پھنسا دینا ؛ (نیز مجازاً) ۔

Emboitement : (n) [Fr.] (۱) ایك ہڈی کو دوسری ہڈی سے ملانا۔ (۲) بہت سے آدمیوں سے گھیر لینا کہ اگلی صف محفوظ رہے ۔

Embolden /Imbolden : (v) جرأت دلانا ؛ ہمت بندھانا ؛ جی بڑھانا ؛ ہمت دلانا ۔

Embole : [Var.of emboly.] (حیوانیات) درافگندگی ؛ سراد ۔

Embolectomy : (n) [Embol -+-ectomy.] (جراحی) سرادبرآری ؛ جراحی جو خون سے خارجی یا غیر معمولی شے کو نکالنے کے لئے کی جائے ۔

Embolemia : (n)[L.] (طب) سراد دمویت ؛ ایك خلاف معمول کیفیت جب کہ خون میں انسداد پیدا ہوجاتا ہے ۔

Embolic : (a) (حیوانیات) سرادی ؛ (طب) درافگندہ ؛ خون میں انسداد پیدا ہونے سے متعلق ۔

Embolism : (n) (فلکیات) تکبیس ماہ ؛ (طب) سرادیت ؛ انجماد خون شریان ؛ سرادہٴ شریان ؛ شریانوں میں خون کاجم جانا ؛ (جو فالج کا باعث ہوتا ہے) ۔

Venous embolism : (طب) وریدی سرادیت ۔

Embolismic/-al : (a) (۱) (فلکیات) تکبیسی ۔ (۲) امبولی ؛ رگ کے راستہ کے انسداد سے متعلق ؛ کسی خارجی جسم سے دوران خون میں انسداد پیدا ہونے والا ۔

Embolismic year : (n) (فلکیات) تکبیسی سال ؛ ۱۳ مہینوں کا سال ۔

Embolite : (n) [Gr.'embolion.'] ایك قسم کی معدنی شےجس میں چاندی کا کلورائڈ اور برومائڈ شامل ہوتا ہے ۔

Embolium : (n) [Gr.'embolion.'] (حیوانیات) درافگن ۔

Embolon : (n) (طب) سراد ۔

Embolus : (n) [Gr.embolos.] (حیوانیات) درافگن ؛ (طب) سراد ؛ خون میں کوئی خارجی شے کا داخل ہو جانا (جیسے بلبلہ یا خون کا انجماد) ۔

Emboly : (n) [Gr.'embole.'] (طب) سرادیت ، انجماد ۔ (حیوانیات) درافگنی ۔

Embonpoint : (n) [MF.'embon point.'] گدازپن (خصوصاً عورت کے جسم کا) ؛ چُستی ۔

Embosom/Imbosom : (v) (۱) (قدیم) آغوش میں لینا ۔ (۲) گھرا ہوا ہونا (درختوں ، پہاڑوں وغیرہ سے) ۔

Emboss : (v) [ME.'embosen.'] بیل بوٹے بنانا؛ کندہ کاری کرنا؛ منبت کاری کرنا ؛ گل کاری کرنا ؛ ابھرواں کندہ کاری کرنا ۔

Embossed : (a) (نباتیات) گمڑی دار ؛ منبت کار ۔

Embossed in low relief : (نقش) کم ابھری نقاشی ۔

Embossing : (n) (تعمیرات) منبت کاری ۔

Embossment : (n) (تعمیرات) برجستہ کاری ؛ منبت کاری ؛ ابھرواں نقش ۔

Embouchement : (n) [Fr.] (۱) دریا یا وادی کا دہانہ ۔ (۲) (طبیعیات ) وہ جگہ جہاں ایک طرف دوسرے طرف میں سماتے ہیں ۔

Embouchure : (n) [F.'emboncher.'] (جغرافیہ) دریا کا دہانہ ؛ وادی کا درہ ؛ (موسیقی) باجے کا وہ حصہ جس سے منہ لگا کر بجاتے ہیں ؛ اس کے منہ سے لگانے کا طریقہ ؛ منہال ۔

Embound/Imbound : (v) باندھنا ؛ محدود کرنا ۔

:mbow : (v) (۱) خمیدہ کرنا ۔(۲) محراب بنانا ۔ (۳) گھیرنا ؛ احاطہ کرنا ۔

mbowel : (v) آنت کو (جسم سے) نکال دینا ؛ شکم میں کسی شے کا قرار پانا ؛ آنتوں میں رکھنا ۔

nbower / Imbower : (v) درختوں کے کنج میں لے لینا ؛ کنج میں رکھنا ؛ درختوں کا سایہ کرنا ۔

ıbox : (v) بکس میں بند کرنا ۔

Embrace : (n) [ME.'embracn.'] گلے ملنا ؛ معانقہ ؛ بغل گیر ہونا ؛ ہم آغوشی ؛ (کنایتاً) مجامعت ۔

Embrace : (v) [fr. as prec.] محبت سے ہم آغوش ہونا ؛ گلے لگانا؛ چمٹانا؛ کسی چیز کی گرفت کرنا ؛ (کسی پیش کردہ شے یا موقع کو) شوق سے قبول کرنا ؛ (کسی عقیدے یا طریق عمل کو) اختیار کرنا؛ شامل کرنا؛ مشتمل کرنا ؛ آنکھ کے ذریعے کسی شے کا اندازہ کرنا یا ذہن کے ذریعے سے اخذ کرنا ۔

Embrace : (v) (قانون) جیوری کو غلط طور سے متاثرکرنا ۔

Embraceable : (a) ہم آغوشی کے قابل ؛ قابل حصول ۔

Embracement : (n) بغل گیر ہونا ؛ اخذ کرنا ۔

Embracery : (n) (قانون) جیوری وغیرہ کو رشوت دینے کا جرم ۔

Embrangle/Im -: (v) الجھانا ؛ پھنسانا ۔

Embranglement : (n) الجھاؤ ۔

Embrasure/Embrazure : (n) [F.obs.embraser.] جھروکا؛ موکھا؛ دیوارمیں اندر کی جانب سےبندوق کےلئے سوراخ ؛ کھڑکی، دروازے وغیرہ کے لئے دیوار کے اندرونی حصے کو ڈھلواں کرنا ۔ (فوج) کنگرہ ؛ دانتوں کےدرمیان کا حصہ ۔

Embrasured : (a) جھروکہ دار؛ دریچہ دار ۔

Emberave/Enbrave : (v) (۱) (قدیم) روشن کرنا ؛ تاثر پیدا کرنا۔(۲) (قدیم) ہمت پیدا کرنا؛ بہادری دکھانا ۔

Embreastment : (n) زمین کا ابھر جانا ۔

Embreathe : (v) [ME.'embrethen.'] سانس لینا ۔

Embrighten : (v) روشن کرنا ؛ چمکانا ۔

Embrithopoda : (n) [L.fr. em -britho - + -poda.] افریقہ کا ایک ناپید پستان دارجانور ۔

Embrocate : (v) [L.'embrocatus.'] دوا کا ضماد یا لیپ لگانا ؛ (جسم کے حصہ کو) لوشن سے تر کرنا اور رگڑنا ۔

Embrocation : (n) [L.'embrocatus.'] ضماد؛ لیپ ؛ طلا ؛ دوا کی مالش ۔

Embroider : (v) [ME.embroden.] (سوزن کاری سے کپڑے وغیرہ کو) منقش کرنا؛ کارچوبی بنانا؛ زردوز کرنا؛ آراستہ کرنا؛ (بیان میں) نمک مرچ لگانا؛ مبالغہ کرنا؛ زبان کی رنگینی اورتصورات سے بیان پیش کرنا (حاشیہ آرائی کرنا)۔

Embroider : (n) زردوزی ؛ کشیدہ کاری ؛ کار چوبی ؛ گل کاری ؛ مبالغہ آرائی ۔

Embroiderer : (n) [ME.embrawderer.] زردوز ؛ نقاش ؛ مبالغہ گو ۔

Embroideress : (n) زردوزی کا کام کرنے والی عورت ۔

Embriodery : (n) [ME.embrouderie.] سوزن کاری ؛ کارچوبی؛ فن نقاشی ؛ اس قسم کا کوئی ڈیزائن یا آرائش (کپڑے ، چمڑے یا کاغذ پر)؛ زر دوزی کا کوئی نمونہ ؛ آرائش ؛ بوقلموں کاری ؛ دیدہ زیب مگر سطحی شے ۔

Embroidery hoop : (n) زردوزی کا کام کرنے والا کڑہ جس میں پارچہ سختی سے لگا رہتا ھے ۔

Embroil : (v) [F.'embrouiller.'] (معاملات، واقعات وغیرہ کو) گڑبڑ میں ڈال دینا ؛ (اشخاص میں) آویزش یا ناچاقی پیدا کرنا ۔

Embroilment : (n) [F.'embronillement.'] گڑبڑ ؛ ناچاقی ؛ آویزش ۔

Embrown : (v) بھورا یا سانولا بنانا ۔

Embry/Embryo - : [Gr.'embryon.'] جزو ترکیبی بہ معنی جنین ۔

Embryo : (n) کچا بچہ ؛ کوئی شے جو ابتدائی حالت میں ہو ؛ ادھوری ؛ خام ؛ نا پختہ ؛ (طب) جنین ؛ (حیوانیات) مضغہ ؛ (نباتیات) جنین؛ رویاں ۔

In embryo : نا مکمل ؛ ادھورا ۔

Embryocardia : (n) (طب) جنین قلبی؛ قلبی مرض کی علامت جب کہ دل کی آواز جنینی قلب کی آواز کی طرح ھوتی ھے ۔

Embryoctony : (n) جنینی بیضوں کو ضائع کردینا ۔

Embryogenic : (a) (حیاتیات) جنین زا ۔

Embryogeny : (n) (حیاتیات) جنین زائی ؛ جنین کی تشکیل و نشوونما ؛ جنین افزائش ۔

Embryologist : (n) جنینیات داں ۔

Embryology : (n) [F. embryologie.] (حیاتیات) جنینیات ؛ علم الجنین ؛ رویانیات ؛ علم الحیات کا ایك شعبہ جو جانداروں اورپودوں کے جنین سے بحث کرتا ھے؛ فرد کی نشو ونما کا مطالعہ (جنین سے پیدائش تك ) ؛ جنین کی تکوین و نشو ونما کی خصوصیات ؛ جنینیات پر کوئی رسالہ ۔

Embryoma : (n) [NL. fr. embry -+-oma.] (طب) مضغی سلعہ ۔

Embryon : (n) [ML.'embryon -.'] (حیاتیات) مضغہ ؛ جنین ۔

Embryonated/Embryonate : (a) جنین دار ۔

Embryonic : (a) [embroyn - + - ic.] جنینی؛ مضغی؛ ابتدائی؛ ادھورا ؛ خام ؛ نا پختہ ۔

Embryonic stage : (n) [embryon -+ -y.] جنینی مرحلہ ۔

Embryony : (n) (نباتیات) جنینیت ؛ کمیاد ۔

Embryophore : (n) (حیوانیات) جنین بردار ۔

Embryophyta : (a) (نباتیات) جنین پودا ۔

Embryosac : (n) (نباتیات) جنین داں ۔

Embryoscope : (n) (طب) جنین بیں ۔

Embryotome : (n) (جراحی ) جنین تراش (آلہ) ۔

Embryotomy : (n) [F.'embryotomie.'] (جراحی)جنین تراشی ؛ جنین بری ؛ مطالعہ کےلئے جنین کی قطع و برید ۔

Embryotrophy : (n) [F.'embryotrophe.'] (حیوانیات) جنین پروری۔

Embryulcia : (n) (حیوانیات) جنین کشی ۔

Embus : (v) [En -+ bus(n)] موٹر گاڑی میں سوار ھونا؛ اس پر سامان وغیرہ لادنا ؛ بس پر لادنا ۔

Embusque : (n) [F.fr.part of embusquer.] کام چور؛ فوجی خدمات سے گریز کرنے والا ۔

Emend : (v) [L.'emendare'.] (۱) (قدیم) اغلاط (کتابت وغیرہ) کی تصحیح کرنا ؛ بہتر بنانا ۔(۲) متن کی تصحیح کرنا ۔(۳) ترمیم کرنا ۔

Emendation : (n) تصحیح ۔

Emendator : (n) تصحیح کرنے والا ۔

Emendatory : (a) تادیبی ؛ اصلاحی ؛ تصحیح کے متعلق ۔

Emerald : (n) [ME.'emeralde, emerallde.'] (۱) زمرّد ؛ زبرجد ۔(۲) زمرّدیں رنگ ۔(۳) (چھپائی) ٹائپ کی قسم خفی ۔

Emerald: (a) زمردیں ؛ سبز ۔

Emerald cuckoo : (n) ایک چھوٹا چمکیلا سبز افریقی پرندہ جس کے سینے کارنگ پیلا ہوتا ہے اور جنوبی چین کی پہاڑیوں میں پایا جاتا ہے ۔

Emerald cut : (n) جوہر یا پتھر کی تراش جس کی شکل چوکور یا مستطیل ہو ۔

Emerald green : (n) صاف شفاف چمکیلا زمرد سے مشابہ ؛ ہرا رنگ ۔

Emerald island : (n) (جغرافیہ) جزیرۂ سبز ؛ آئرلینڈ ۔

Emerald Isle : (n) آئرستان ۔

Emerald tint : (n) زردی مائل ہلکا سبز رنگ ۔

Emeraldine : (a) زمردی ؛ زمرّد جیسا ۔

Emerant : (n) Emerald کی متبادل شکل (روز مرہ) ۔

Emerge : (v) [L.'emergere.'] (سیال مادے سے) برآمد ہونا ؛ (پردۂ خفا سے) ظہور میں آنا ؛ مصیبت سے نجات پانا؛ (واقعات کا) تفتیش وتحقیق کے بعد ظاہر ہونا ؛ (کسی جدید مسئلے یا دشواری کا) ابھرنا؛ ارتقائی صورت سے جلوہ گر ہونا؛ ارتقا سےوجود میں آنا ۔

Emergence : (n) ظہور؛ ظاہر ہونا؛ باہرنکلنا ؛ (حیوانیات) برآمدگی ؛ خروج ؛ بروز ؛ (حیاتیات) برزائیدہ ؛ (بصریات) خروج ۔

Emergence of land : (n) (جغرافیہ) نمود ارض ؛ برآمدگی زمین ۔

Angle of emergence : (بصریات) زاویۂ خروج ۔

Emergency : (n) [ML.'emergentia.'] ناگہانی ضرورت ؛ ضرورت جس پرفوری کاروائی لازم ہو ؛ ہنگامی حالت ۔

Emergency : (n) (۱) (قدیم) ظہور کا عمل ؛ بروز ۔ (۲) ارتقائی ظہورکا نظریہ ۔

Emergency door exit : (n) چور دروازہ یا راستہ جو ناگہانی ضرورت کے وقت استعمال کیا جائے ۔

Emergency man : (n) بیلف کے دفتر کا ایک افسر جو بے دخلی کی خدمت انجام دیتا ہے ۔

Emergency money : (n) ناگہانی ضرورت کے لئے رقم ؛ ہنگامی رقم ۔

Emergency power : (n) ہنگامی حالات میں حاصل ہونےوالا اقتدار (ارباب حل وعقد کو) ۔

Emergency rate : (n) (تجارت) ہنگامی شرح ۔

Emergency relief : (n) (سماجیات) ہنگامی امداد ۔

Emergent : (a) [L.'emergent, emergens.] ظاہر ہونے والا ؛ باہر نکلنے والا ؛ اچانک ظاہر ہونے والا ؛ غیر متوقع طور پر نکلنے والا ؛ منطقی یا فطری نتیجہ کے طور پر ظاہر ہونے والا ۔

Emergent evolution : (n) (فلسفہ، نفسیات) فجائی ارتقاء ۔

Emergent mentalism : (n) (فلسفہ ، نفسیات) فجائیہ ۔

Emergent ray : (n) (بصریات) شعاع خارج ۔

Emergentist : (n) فجائی ارتقاء کا معتقد ۔

Emergently : (adv.) فجائی طور پر ؛ ہنگامی طور پر ؛ فوری طور پر ۔

Emergentness : ناگہانی یا فجائی ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Emerillon : (n) (۱) شمالی برازیل کے سواحل کے کنارے رہنے والی ایک قوم ۔(۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۳) اس قوم کی زبان ۔

Emerita : (n) [L.fen of'emeritus.'] شمالی امریکا اور جنوبی امریکا کے سواحلی علاقوں میں پائے جانے والے پودوں کی ایک نوع ۔

Emerita : (a) ایمیریٹس صرف خاتون کے لئے مستعمل اور خصوصاً خطاب میں (جیسے پروفیسر ایمیریٹا میری اسمتھ)۔

Emerited : (a) (قدیم) کسی خدمت یا پیشے سے سبکدوش۔

Emeritus : (a) [L.past part of'emerere.'] جو اپنی خدمت سے اعزاز کے ساتھ سبکدوش ہوچکا ہو ؛ (تعلیم) متقاعد۔

Emeritus : (n) متقاعد پروفیسر ؛ وہ جو کسی خدمت یا پیشے سے سبک دوش ہونے پر بھی سابق درجہ برقرار رکھنے کا مجاز ہو۔

Emeritus Professor : (n) پروفیسر کا اعزازی خطاب (جو خدمت سے سبکدوش ہوگیا ہو)۔

Emerod/Emeroid: (n) [ME.'emeroidea.'] (طب)بواسیری دانہ؛ مسّا ؛ آبلہ۔

Emerrods : (n) بواسیری مسّے۔

Emersal : (a) [L.'emersus.'] پانی کی سطح پر تیرنا یا ابھرنا (خصوصاً آبی پودوں یا جانداروں کے لئے مستعمل ) Demersal کی ضد۔

Emersed : (a) [L.'emersus.] سطح کے اوپر ابھرا ہوا (کسی مائع کا) ؛ (نباتیات) بر آب ؛ جل تھیلی۔

Emersion : (n) [L.'emersus.'] (۱) (قدیم) دریا بر آمد۔(۲) چاند یا سورج کا گرہن سےنکل آنا۔

Emersonian : (a)[RalphW.Emerson.for writer.] رالف ایمرسن، اس کی تالیفات یا اس کے نظریات کی طرح یا ان سے متعلق۔

Emery : (n)[MF.'emeri.] دھاتوں اور پتھروں کو جلا دینے کی سلی ؛ کرنڈ ؛ سنباذج ؛ (معدنیات) سنگ سنبادہ۔

Emery : (v) (۱) کرنڈ ڈالنا ؛ سنگ سنبادہ سے ڈھانکنا۔ (۲) کرنڈ رگڑ کر چکنا یا کھردرا کرنا۔

Emery bag : (n) کپڑے کی ایک تھیلی جس میں سفوف کرنڈ ہوتا ہے اور اس سے سوئیوں کو تیز کرنے اور شفاف کرنے کا کام لیا جاتا ہے۔

Emery ball : (n) بیس بال (Base ball) جو غیر قانونی طور پر سفوف کرنڈ یا ایمری کاغذ یا کپڑے سے کھردرا کردیاگیا ہو۔

Emery cake : (n) کرنڈ ٹکیہ۔

Emery powder : (n) سفوف کرنڈ ؛ سنبادہ۔

Emery stone : (n) سان ؛ سنگ فساں۔

Emery wheel : (n) (معدنیات) چرخ سنبادہ۔

Emesia/Emesis : (n) [L.] استفراغ ؛ قے کرنا۔

Emetia : (n) [Gr.'emitos'+-IA] دیکھو Emetine

Emetic : (n) [Gr.'emetike.'] (طب) قے آور دوا۔

Emetic/-al (a) [Gr.emetikos.] قے آور۔

Emetine : (n) [Gr.'emetos' + - INE.] ایک القلی نما۔

Emetology : (n) (طب) استفراغیات۔

Emeute : (n) [OF.'esmnete.'] (سیاسیات) بغاوت ؛ بلوا۔

Emia/-aemia/-henia/-haemia: [NL -emia,- aemia + -ia] (۱) جزو ترکیبی (ایسے) خون کا حامل (جیسے: sephicenia 'leukania.) ۔ (۲) خون میں (ایک مخصوص شے کا) ہونا (جیسے: uremia 'cholenia,) ۔

Emiction : (n) [L.-'emict'.] (حیوانیات ، عضویات ) بَول ؛ پیشاب ۔(طب) ادرار ۔

Emictory : (a) مُدر بول۔

Emigrant : (n) [L.'emigrant.'] (۱) تارک وطن۔(۲) ایک پودا یا جاندار جو نقل مکان کرنے والا ہو۔

Emigrant : (a) [L.'emigrant, emigrans.'] (۱) تارک وطن ؛ مہاجر ؛ وطن کو ترک کرنے والا تاکہ وہ دوسرے ملک میں سکونت اختیار کرے۔(۲) تارک وطن سے متعلق یا اس کے استعمال کے لئے۔

Emigrate : (v) [L.'emigratus, past part of emigrare.'] نقل وطن کرنا ؛ ترک وطن کرنا ؛ دوسرے دیس میں جابسنا ؛ ترک وطن پر مجبور کرنا یا ترک وطن میں معاون ہونا ؛ (روز مرہ) نقل سکونت کرنا۔

Emigration : (n) [L.emigration, fr.L.emigratus +-ion.] ترک وطن ؛ مہاجرت ؛ ہجرت ؛ ترک وطن کرکے جانا یا جا بسنا۔

Emigrational : (a) ترک وطن سے متعلق ۔

Emigratory : (a) نقل وطن کرنے والا (جانور) ؛ ترک وطن سے متعلق ۔

Emigre : (n)[F.'emigre (masc)& emigree (Fem).] فرانسیسی تارک وطن ؛ فرانسیسی شہنشاہیت کا حامی جس نےفرانسیسی انقلاب کے زمانے میں ترک وطن کیا ہو ؛ سیاسی یا دوسرے حالات سے مجبورہو کرترک وطن کرنے والا ۔

Emilia : (n) [NL.prob.fr. name. 'emilia.'] ایشیائی اور افریقی جڑی بوٹیوں کی ایک قسم ۔

Eminence : (n) [L.'eminentia.'] بلندزمین ؛ (علمی یا معاشی) برتری ؛ فوقیت ؛ بزرگی ؛ کارڈنیل کاایک خطاب ۔

Eminency : (n) کمال ؛ نقطۂ برتری ؛ بزرگی ؛ عروج ۔

Eminent : (a) [L.'eminent.'] (۱) ممتاز ؛ بزرگ (اوصاف) نمایاں ۔(۲) بلند ۔(۳) مشہور ؛ عظیم ۔

Eminent domain : (n) (تجارت) تصرف مالکانہ ۔

Eminent man : (n) (سماجیات) ممتاز شخص ؛ نمایاں ہستی ۔

Eminentia : (n) (تشریح) فراز ۔

Eminentia jugularis : (n) (تشریح) فراز دواجی ۔

Eminentia lyramedalis : (n) (تشریح) فراز ہرمی ۔

Eminently/Eminenter : (adv.) ممتاز طور پر ؛ خاص طور پر ۔

Eminento : (n) [modif.of It. 'eminente.'] نمایاں شخص ۔

Emir/Amir/Emeer : (n) [Ar.'emir.'] حاکم ؛ والی ؛ امیر ؛ میر ؛ سردار (خطاب کے طور پر مُستعمل ) ۔

Emirate/Amirate : (n) امارت ؛ امیر ہونے کی حالت یا اس کا حلقہ ۔

Emissary : (n) [L.'emissarius.'] سفیر ؛ فرستادہ (جاسوسی یا مخبری وغیرہ کی غرض سے) ؛ ایجنٹ ؛ نمائندہ ؛ اخراجی قنات ؛ (حیوانیات) وسیط ؛ (سیاسیات) ایلچی ؛ قاصد؛ جاسوس؛ (قدیم) کسی جھیل یاندی کا مخرج ؛ (متروک) مخرجی نلی ۔

Emissary : (a) (متروک) مخرج سے متعلق ؛ خارجی خصوصاً کاسہ سر کی ورید ۔

Emissile : (a) [L.'emissus.'] (قدیم) باہر نکلنے کے قابل ۔

Emission : (n) [L.'emission.'] (۱) (تشریح)انزال ؛ (طبیعیات) اخراج ؛ (برقیات) اخراج برقیات ؛ نکل پڑنا؛ اخراج ۔(۲) جو شے خارج یا صادرہو ۔

Nocturnal emission : (طب) احتلام ۔

Seminal emission : (طب) اخراج منی ؛ انزال ۔

Emission of Radiation : (n) (طبیعیات) شرح اشعہ ؛ شرح ضو افشانی ۔

Emission spectrum : (n) ایک برقی مقناطیسی طیف جواپنی خصوصیات کے لئے اس مادہ کا پابند ہوتا ہے جس سے اخراجی وسیلہ پیدا ہوتا ہو اور اس طرز سے جس سے مادہ مشتعل ہوتا ہو ۔

Emission theory : (n) اخراج نور کا نظریہ ؛ (طبیعیات) نظریہ اخراج ۔

Emissive : (a) [L.'emissus.'] جس میں اشعہ کی استعداد ہو؛ حامل اخراج ۔

Emissive power : (n) (طبیعیات) اخراجی طاقت ؛ اشعاعی طاقت۔

Emissivity : (n) (طبیعیات) اخراجیت ؛ اشعاعیت ؛ اشعاعی سطح کی اخراجی طاقت ۔

Emit : (v) [L.'emittere.'] (۱) چھوڑنا ؛ نکالنا ؛ جاری کرنا ؛ رائج کرنا؛ (حرارت ، نور، زر کاغذی وغیرہ کا) ۔(۲) اظہارکرنا(الفاظ، خیالات یا جذبات کا) ؛ بیان کرنا ۔(۳) نکلنا ۔

Emitron : (n) (تلفرافی) امی ٹرون ۔

Emittent : (a) [L.'emittent.'] (متروک) اشعاعی ؛ اخراجی ۔

Emitter : (n) خارج کرنے والا ؛ اکثر کوئی شے یا الکٹروڈ جس سے ذرات خارج ہوتے ہیں ۔

Emma : (n) [Brit. signalmen's pron.of M.] حرف M کی ایک علامت ۔

Emmagee : (n) (سوقیانہ) مشین گن ۔

Emmarble/Enmarble : (v) سنگ مرمرمیں بدلنا؛ سنگ مرمر کی طرح بنانا ۔

Heeling error : (سماجیات) تقلیبی خطا ۔

Probable error : احتمالی خطا ۔

Writ of error : غلطی کی بناپر فیصلے میں ترمیم چاہنا ۔

Zero error (طبیعیات) مجموعی خطا ۔

Error of a planet : (n) سیارے کی حسابی اور مشاہدی جائے وقوع کے درمیان تفاوت ۔

Error of commission : (n) (تجارت) چوک کی غلطیاں ۔

Error of mean square : (n) (طبیعیات) اوسط مربع کی خطا ۔

Error of metabalism : (n) (طب) فساد تحول ۔

Error of omission : (n) (تجارت) بھول کی غلطیاں ۔

Error of principle : (n) (تجارت) اصولی غلطیاں ۔

Error of rotation : (n) (طبیعیات) محوری خطا ۔

Errorful : (a) ناقص ۔

Errorist : (n) خطا کار ۔

Errorless : (a) بے خطا: معصوم ۔

Errorlessness : (n) معصومیت ۔

Ersatz : (a) [G.] (۱) قائم مقام ؛ بدل ۔ (۲) ترکیبی ؛ بنایا ہوا ؛ جعلی ۔

Ersatz : (n) قائم مقام؛ بدل ؛ قائم مقام یا بدل بننا یا بنایا جانا ۔

Erse : (n) [ME.] ہائی لینڈ والوں کی گیلیک بولی ۔

Erse :(a) (عامیانہ) آئرستانی ۔

Erst : (adv.) (قدیم) سابقاً ؛ پیشتر ۔

Erstwhile : (adv.) پیشتر؛ سابقاً ۔

Erubescent : (a) [L. 'erubescent +.'] (نفسیات) شرم چہرہ ؛ شرم سے تمتمایا ہوا ؛ سرخ ۔

Erubescite : (n) [L.'erubescere.'] (کان کنی) بورونائٹ ؛ تانبے کا ایک سلفائیڈر ۔

Erucic : (a) [L'eruca .'] تتلی کے پہل روپ سے متعلق

Erucic acid : (n) ایک ترشہ ($C_{22}$ $H_{22}$ $O_{22}$) ۔

Eruct : (v) [L.'eructare.'] (۱) ڈکار لینا ۔ (۲) (مجازاً) نکالنا ۔

Eructation : (n) ڈکار لینا : (مجازاً) کوہ آتش فشاں کا پھٹنا؛ اُگال ۔

Erudite : (a) [L.'eruditus.'] (۱) عالم متبحر: فاضل (شخص) ۔ (۲) عالمانہ ؛ فاضلانہ (تصنیف) ۔

Eruditely : (adv.) فاضلانہ یا متبحرانہ طور پر ۔

Eruditeness : (n) فاضل ہونا: متبحر ہونا ۔

Erudition : (n) علم و فضل ؛ تبحر علمی ۔

Eruditional : (a) علمیت سے متعلق ۔

Erumpent : (a) (نباتیات) مُنشق ۔

Erupt : (v) (کسی چیز کا) توڑ کرنکلنا(جیسے کوہ آتش فشاں کاپھٹنا ؛ پھوڑے کاپھوٹ جانایا دانت کا مسوڑھے کو کاٹ کر نکل آنا) ۔

Eruption : (n) [OFr. 'eruption.'] کوہ آتش فشاں کاپھٹنا : مرض ، جنگ ، ہنسی ، جذبات وغیرہ کا اکبارگی پھوٹنا یا نکل پڑنا ؛ (طب) خارش ؛ پھنسی وغیرہ کا نکلنا ؛ (دانت) نکلنا ۔

Skin eruption : (طب) بثورات ؛ گرمی دانے ۔

Eruptional : (a) جوالامکھی کے پھٹنے سے متعلق ۔

Eruptive : (a) پھوٹ نکلنے والا ؛ توڑ نکلنے والا ؛ جو چیز جوالامکھی کے آتش فشاں عمل سے پیدا ہو (زمین وغیرہ) ۔

Eruptively : (adv.) پھٹنےکے انداز سے ۔

Eruptiveness/Eruptivity : (n) پھٹ نکلنا ۔

Ervum : (n) (نباتیات) جنس عدس ؛ مسور ۔

Ervum lense : (n) (نباتیات) عدس ؛ مسور ۔

- ery/-ry : (sufix) (۱) لاحقه جو معانی ذیل کے لئے آتاهے: archery,dupery وغیرہ ۔ (۲) حالت یا استعمال ؛ جیسے: brewery, piggery, vinery وغیرہ ۔(۳) مقام کاروبار یا پرورش ؛ جیسے : Drapery وغیرہ ۔ (٤) اسباب تجارت ؛ جیسے: Foolery وغیرہ ۔ (٥) طرزعمل ؛ جیسے: Poplry وغیرہ ۔

Eryngo : (n)[It or Sp.'eringio.'] سدابہار جھاڑی کی ایک جنس کانام ۔

Erysipelas : (n) [L.] (مرض) سرخ بادہ ؛ حمرہ ۔

Erysipelatic : (a) سرخ بادہ سے مشابہ ۔

Erysipelatiod : (a) سرخ بادہ نما ۔

Erysipelatous : (a) سرخ بادہ نما؛ اس سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Erysimum : (n) [L.] (نباتیات) شیرہ خردك ۔

Erythema : (n) [Gr.'erythema.'] جِلد پر سرخ دھبے پڑجانا : حمرة الجلد ۔

Erythematic/Erythematous : (a) حمرة الجلد سے متعلق یا اس جیسا ۔

Erythrasma : (n) [L.] (طب) حمرہ ۔

Erythrean/Erythrxan : (a) [L.'erythraeus.'] (جغرافیہ) قلزمی ۔

Erythremia : (n) (طب) سرخ دمویت ۔

Erythric acid : (n) ایك ترشہ جو بعض قسم کی کائیوں میں پایا جاتا هے $(C_{20}\ H_{22}\ O_{10})$ ۔

Erythrin : (n) دیکھو Erythric acid

Erythrina : (n) [mod. L.] شجر مرجانی ۔

Erythrine : (n) کوبالٹ کا آبدار آرسینیٹ ۔

Erythrism : (n) (نفسیات) حمریت : سرخ پسندی ۔

Erythrite : (n) کچا سرخ کوبالٹ ۔

Erythro-benzene : (n) ایك قسم کا سرخ رنگ جونائٹروبنزین سے حاصل هوتا هے ۔

Erythroblast : (n) احمر نہوض ۔

Erythrocyte : (n) (علم خلیات) خلیہ احمر ؛ سرخ خلیہ ۔

Erythrocytolysis : (n) (حیوانیات) خلیات سرخ پاشی ۔

Erythrocytosis : (n) (طب) افراط خلیات سرخ ۔

Erythroderma : ( n) (طب) سرخیٔ جلد ۔

Erythroedema : (n) (طب) مرض گلابی ۔

Erythrogen : (n) رنگ زا مادے کی ایك قسم ۔

Erythroid : (n) (طب) احمر: سرخ ۔

Erythromania : ( n) (نفسیات) سرخی چہرہ : احمرار کثیر ۔

Erythromelia : (n) (طب) حمرت جوارح ۔

Erythrometer : (n) (طب) حمرت پیما ۔

Erythron : (n) (حیوانیات) نسیج احمر: حُمریہ ۔

Erythropathy : (n) (طب) سرخ جسیمی مرض ۔

Erythropenia : (n) (طب) قلت جسیمات سرخ ۔

Erythrohalgia : (n) (طب) سرخ جسیمہ خوری ۔

Erythrophil : (n) (نفسیات) حمرت پسندی ۔

Erythrophobia : (n) (نفسیات) حمرت ترسی ۔

Erythrophyll : (n) (نباتیات) رنگی مادہ گل ؛ گل لونین ۔

Erythrophyllin : (n) رنگی مادہ گل ۔

Erythrophytoscope : (n) ایك آلہ جس میں پتوں کا سبزمادہ سرخ نظرآتا هے لیکن دوسری چیزیں سبز ہی نظرآتی ہیں ۔

Erthropoiesis : (n) (عضویات) خلیات سرخ سازی ؛ تولید ؛ خلیات سرخ ۔

Erythroprotid : (n) البومین سےنکالا هوا سرخ مادہ ۔

Erythropsia : (n) (طب) سرخ نظری ۔

Erythroretin : (n) ایك گوندنما مادہ جو ریوند کی جڑ میں پایاجاتاهے ۔

Erythroscope : (n) دیکھو Erythrophytoscope

Erythrosiderite : (n) پوٹاشیم اور لوھے کا آبدار کلورائیڈ ۔

Erythrosis : (n) (طب) حمرت ۔

Erythrozyme : (n) نائٹروجن ملایاھوا مادہ جو مجیٹھ میں پایا جاتاھے ۔

Es - : قدیم لاحقہ (حالت اضافی کا) جواب "متعلق فعل" کے معنی دیتاھے ؛ جیسے needs, once, ours (اور غلط قیاس کی بناپر) nowadays betimes, besides, یا against میں ۔

Escalade/Escalado : (n) [Fr.] دیوار پر سیڑھی لگا کر چڑھ جانا۔

Escalade : (v) دیوار وغیرہ پرسیڑھی لگاکر چڑھنا ۔

Eselader : (n) دیوار وغیرہ پر سیڑھی لگاکرچڑھنے والا ۔

Escalator : (n) متحرک زینہ ۔

Escallonia : (n) [mod. L.] جنوبی امریکا کی ایک پھول دار گھاس ۔

Escallop : (n) [OFr.'escalope.'] (۱) ایک قسم کی صدفی مچھلی ۔ (۲) تلنا ؛ بھوننا ؛ پکانا ۔ (۳) کور وغیرہ سے آراستہ کرنا ۔

Escallop-shel : (n) (۱) صدف کاخول ۔(۲)مصنوعی صدف کا خول آرائش کے لئے ۔ (۳) (نقابت) صدف کا مارکہ ۔

Escalloped : (a) (نباتیات) کنگرہ دار ؛ گول دندانہ دار ۔

Ecalloping : (n) کوروغیرہ کی آرائش ؛ زیبائش ۔

Escapade : (n) [Fr.'escapade.'] (۱) مفروری ؛ قید سےبھاگ نکلنا؛ پابندی سے گریز ۔(۲) احمقانہ آوارگی ؛ احمقانہ جسارت ۔

Escapado : (n) [Sp.] مفرور قیدی ۔

Escapable: (a) جس سے فرار ھوسکے ؛ قابل گریز ۔

Escapable cost : (n) (تجارت) قابل گریز لاگت ۔

Escape : (n) [OFr.'eschap.'] (۱) گریز؛ مفر ؛ فرار۔(۲) بچنا۔ (۳) (گیس وغیرہ کا) سانس سے نکلنا ۔ (٤) باغ کے پودوں کا جنگلی ھو جانا ۔ (۵) راہ فرار ۔

Escape : (n) [Fr.] (تعمیرات) ساق ستون ۔

Escape : (v) (۱) نکل بھاگنا ۔(۲) (بھاپ ؛ پانی وغیرہ کا کسی طرف سے) باہر نکل آنا ۔ (۳) بچ نکلنا ؛ بچ جانا؛ صاف بچ جانا ؛ نظر بچا جانا ؛ کافور ھوجانا۔ (٤) (کسی ناگوار امر کے کرنے سے) بچنا۔ (۵) (کسی شخص کی زبان سے کسی بات کا) بےاختیار نکل جانا ۔ (٦) یاد سے جاتے رہنا ۔

Escape-cavity : (n) (لسانیات) نکاسی جوف ۔

Escape-clause : (n) (تجارت) دفعہ گریز ۔

Escape-pipe : (n) بھاپ یا پانی کے خارج کرنے کا نل ۔

Escape-shaft : (n) حادثے کےوقت کان کنوں کے بچ کر نکل جانے کا راستہ ۔

Escape value : (n) نکاس والو ۔

Escape weir : (n) اخراجی آب ریز ۔

Escape wheel : (n) چرخ گریزہ ۔

Escapeless : (a) جس سے فرار ممکن نہ ھو ؛ ناگزیر ۔

Eacapement : (n) (۱) مفر ۔(۲) گھڑی کاوہ پرزہ جو اس کی باقاعدہ حرکت کو قائم رکھتاھے ۔

Escaper : (n) فراری ؛ بھاگنے والا ۔

Escapingly : (adv.) فرارھوتے ھوئے ؛ گریز کرتے ھوئے ۔

Escarbuncle : (n) [OFr.] (نقابت) شعاع دارتامڑے کا مارکہ ۔

Escargatiore : (n) [Fr. 'escargotiere.'] گھونگوں کو پالنے کی جگہ ۔

Escarp : (n) [Fr. 'escarpe.'] کھائی کا ڈھال ؛ قدرتی ڈھال یا اتار ۔

Escarp : (v) ڈھال بنانا ۔

Escarpment : (n) ڈھال ؛ ڈھال بنانا ۔

- escent : (sufix.) لاحقہ جس سے صفت بناتے ہیں ۔

Eschalot : [Fr.'eschalotte.'] پیاز کی قسم کا ایک پودا ۔

Eschar : (n) [Fr. 'eschare.'] (طب) عثہ : کھرنڈ ۔

Escharotic : (a) جلانےوالی ؛ سوزش ناک ۔

Escharotic : (n) جلانے والی دوا ۔

Eschatological : (a) معادی : معاد سے متعلق ۔

Eschatologist : (n) معادیات کا ماہر ۔

Eschatology : (n) [Gr.'eschatos' + - LOGY.] معاد کاعقیدہ : مسائل معاد ؛ عقیدۂ جرم و سزا ؛ معادیات ۔

Escheat : (n) [ME. 'eschete.'] ضبطی جائداد لاوارث بحق سرکار؛ جائداد لاوارث ضبط شدہ بحق سرکار ۔

Escheat : (v) ضبط کرلینا؛ جائدادضبط شدہ کسی کے حوالے کرنا؛ ضبطی کے ذریعے سےقبضے میں آنا ۔

Escheatable : (a) قابل ضبطی ۔

Escheatage : (n) لاوارث جائداد کا حق وراثت ۔

Escheator : (n) لاوارث جائدادکی دیکھ بھال کرنےوالا افسر۔

Escheatorship : (n) لاوارث جائداد کی دیکھ بھال کرنے والے افسر کا عہدہ ۔

Eschew : (v) [OFr. 'eschiver.'] پرہیز کرنا ؛ (کسی عمل یا غذا سے) بازرہنا ؛ بچنا؛ ترک کرنا ۔

Eschewal : (n) اجتناب ۔

Eschewance : (n) اجتناب ؛ پرہیز ۔

Eschewer : (n) اجتناب کرنے والا ؛ پرہیز کرنےوالا ۔

Eschewment : (n) دیکھو Eschewance

Eschscholtzia : (n) [mod. L.] زرد پھولوں کا ایک پودا ۔

Eschlandre : (n) [Fr.] فضیحت ؛ بد گوئی ۔

Escopette/Escopeto: (n) [SP.'escopeta.'] ایک قسم کی بندوق ۔

Escort : (n) [Fr.'escorte.'] بدرقہ : حفاظتی دستہ ؛ دستہ محافظین : مشایعت یاحفاظت کی غرض سے سفر میں ہم رکاب ہونے والے ۔

Escort : (v) بدرقے کا کام دینا؛ مشایعت یا حفاظت کی غرض سے سفر میں ہم رکاب ہونا ۔

Escribe : (v) [E- + L. 'scribere.'] (ریاضیات) جانبی دائرہ کھینچنا ؛ دائرہ اس طرح کھینچنا کہ مثلث کے ایک ضلع کو باہر کی طرف سے مس کرےاور باقی دوضلعوں کے بڑھائے ہوئے حصوں کو اندر کی طرف سے ۔

Escritoire : (n) [OFr.] لکھنے پڑھنے کی خانے دار میز ۔

Escrod : تین پاؤنڈ سے کم وزن کی تَلی ہوئی یا اُبالی ہوئی مچھلی ۔

Escroll : (۱) مکتوب؛ طومار؛ لپٹا ہوا کاغذ ۔ (۲) (نقابت) Scroll ۔

Escrow : (n) [AFR.'escrowe.'] (معاشیات)حصریہ(دستاویز): (تجارت) ضمانتی اثاثہ (برائےتکمیل شرط معاہدہ)۔

Escuage : (n) [OFr.] جاگیرحقّیت کی ایک شکل ؛ سال میں چالیس دن کی ذاتی خدمت ۔

Escudero : (n) [SP.] سپربردار ؛ خادم ۔

Esculapian/Aesculapian : (n) (۱) (طب) طبی ۔(۲) طبیب ۔

Esculent : (a) [L.'esculentus.'] کھانے کےقابل ؛ خوردنی ۔

Esculent : (n) شےخوردنی ؛ کھانےکی چیز ۔

Esculenta : (n) (طب) شیر زاد ۔

Escurialize : (v) [f.'Escurial,'name of the Chief palace of Spanish kings.'] ایسے اثرات ڈالنا جو ہسپانوی بادشاہوں کےمحلوں میں پائے جاتےتھے ۔

Escutcheon : (n) [AFr.'escuchon.'] (۱)ڈھال جس پر ہتھیاروں کی تصویریں ہوں ۔(۲) جہازکی پشت کا وسط جہاں اس کا نام درج ہوتا ہے ۔ (۳) خاندانی امتیاز والی ڈھال ؛ طغرائی سپر ؛ تاج ۔ (٤) (حیوانیات) بعض دو صمامی صدفوں کی چونچ کےنیچے کا بیضوی نشیب ۔

Ablot on his escutcheon : عزت پر دھبّہ آنا ؛ کلنک کا ٹیکہ لگنا ؛ بدنامی کا داغ لگنا ۔

Escutcheon of pretence : (n) شوہر کی سپرکے بیچ میں چوٹی سپر جس میں اس کی عالی خاندان بیوی کانشان ہو ۔

-ese : (sufix.) لاحقه جو صفت خاص کر نسبت وطن وغیره کے معنی دیتاھے جیسے Japanese, Milanese, وغیره ۔

Esemplastic : (a) [Gr.'es'+ en +'plastikos.'] متحد کرنےوالا ۔

Esemplasy :(n) (طبیعیات) قوت توحید؛ قوت متحدسازی ۔

Eseptate : (a) (نباتیات) بے فاصل ۔

Eserine : (n) [Fr.'eserine.'] ایک قسم کابلوری القلی جو بعض قسم کی سیم سے نکالا جاتاھے ۔

Eskar : (n) [Ir. 'eiscir.'] (ارضیات) آئرستان کے بعض دریاؤں کی گھاٹیوں میں سنگریزوں کے تودے جن سے کسی زمانے کی برفانی چٹانوں کا پتہ چلتا ھے ۔

Eskimo/-quiman : (n) [Pl. -oes, - aux, pl.moz.] شمالی امریکا کی ایک قدیم نسل کا شخص : اسکیمو ۔

Esne : (n) [OE.] غلام ۔

Eso - : [Gr.'eso'] جزوترکیبی بمعنی "اندرونی" "داخلی" ۔

Esodic : (a) سابقه بمعنی "اندرونی" : درآور (عصب) ۔

Esoentritis : (n) (طب) آنتوں کی جھلیوں کاورم ۔

Esogastritis : (n) معدے کی جھلیوں کا ورم ۔

Esonarthex : (n) یونانی کلیسا کی اندرونی دہلیز۔

Esophageal : (a) (تشریح) مریوی ۔

Esophagectasia : (n) (طب) تمددمری ۔

Esophagectomy : (n) (جراحی) مری برآری ۔

Esophagismus : (n) (طب) شنج المری ۔

Esophagomalacia : (n) (طب) نسیت مری ۔

Esophagometer : (n) (طب) مری پیما ۔

Esophagoscope : (n) (طب) مری بین ۔

Esophagus : (n) (تشریح) مری ؛ غذا کی نالی ۔

Esopharia : (n) (طب) درون حوَل ۔

Esopian : (a) لقمانی ۔

Esoteric/-al : (a) [Gr.'esoterikos.'] (فلسفے یا اورعلموں کے ایسے مسائل یا اصول) جو خواص یا شاگردوں تك محدود رکھے جائیں ؛ مخفی (اصول گر وغیره) ؛ (فلسفه) (۱) باطنی ۔(۲) سینه بسینه ۔

Esoterical /- ly : (adv.) اسرار یاعلم سینه کے طور پر ۔

Esotericism/Esoterism : (n) (فلسفه)باطنیت : نظریه سریت ۔

Esotery : (n) باطنی عقائد ؛ مخفی علم ۔

Esotropia : (n) [mod.L.] (طب) درون رخی ۔

Esox : (n) [L.] ایك قسم كی بڑی مچھلی ۔

Espadon : (n) [Fr.] لمبی دو دستی تلوار ۔

Espagnolette : (n) [Fr.] فرانسیسی چٹخنی (کھڑکی کی) ۔

Espalier : (n) [Fr.] ٹٹی جس پر درختوں کی بیل چڑھائی جاتی ھے؛ درخت جس کی بیل چڑھائی جائے ۔

Espalier : (v) ٹٹی پر درخت کی بیل چڑھانا ؛ ٹٹی بنانا ۔

Esparto : (n) [SP.] ایك قسم كی گھاس جو ہسپانیه سے کاغذ سازی کےلئے لائی گئی ۔

Eapathate : (n) (نباتیات) بے پترا ۔

Especial : (a) [OFr.] خاص ؛ مخصوص ؛ استثنائی ؛ غیرمعمولی ؛ خصوصی ۔

In especial : خصوصاً ؛ خاص طور پر ۔

Especially : (adv.) خصوصاً ؛ خاص کر ۔

Especialness : (n) خصوصی ھونا ۔

Esperantist : (n) Esperanto کاماہر ۔

Esperanto : (n) [Pen-name of its inventor, Dr.L.L.Zamenhof.] ایك مصنوعی جگت بھاشا ۔

Espial : (n) [OFr.'espiaille.'] جاسوسی ؛ جاسوسی کا کام ۔

Espiegle : (a) [Fr.] بدمعاش ؛ شریر ۔

Espieglerie : (n) بدمعاشی ؛ شہدا پن ۔

Espier : (n) جاسوس ۔

Espiery : (n) [Fr.] جاسوسی ۔

Espionage : (n) [Fr.] جاسوسی ۔

Esplanade : (n) [Fr.] (۱) سطح میدان ؛ کھلامیدان جس پر لوگ چہل قدمی کے لئے جاتے ہیں ۔ (۲) سطح رقبہ جو قلعے اور شہر کے درمیان واقع ہو ۔

Esplees : (n) [AFr 'esplez, espletz.'] زمین کی پیداوار ؛ زمین وغیرہ ۔

Espousal : (n) [OFr. 'espousaille.'] (قدیم) منگنی ؛ نسبت ؛ لگن ؛ (مجازاً) کسی معاملے کی حمایت یاوکالت ۔

Espouse : (v) (مردکا) شادی کرنا ؛ (عورت کو) کسی کے ساتھ بیاہ دینا ؛ (کسی اصول یا معاملے کی) تائید ، حمایت یاوکالت کرنا ۔

Espouser : (n) حمایتی ؛ وکالت کرنے والا ۔

Espressivo : (adv.) [It.] (موسیقی) اظہار جذبات کے طور پر ۔

Espringal : (n) [OFr. 'espringale.'] ایک قسم کی منجنیق ۔

Esprit : (n) [Fr.] زندہ دلی ؛ شگفتگی ۔

Esprit de corps : (n) اپنی جماعت کی عزت و فوائد کا خیال ؛ یکجہتی کی شان ۔

Esprit fort : (n) آزاد خیال ؛ پختہ ارادے کا شخص ۔

Espy : (v) [OFr.'espier.'] دور سے جھلک دیکھنا ؛ عیب ؛ رخنہ یانقص نکالنا ؛ اتفاقاً دیکھ لینا ۔

Esq./Esqr : Esquire کامخفف ۔

Esquamate : (n) (حیوانیات) بے فلس ۔

- esque : (sufix.) لاحقہ ؛ صفت کا فائدہ اور "مثل" "مانند" "نما" کے معنی دیتا ہے جیسے: Burlesque, Arabesque, Dautesque, وغیرہ ۔

Esquimau : (n) دیکھو Eskimo

Esquire : (n) [OFr 'esquier.'] جناب ؛ صاحب ؛ ایک تعظیمی لفظ جو شرفا اور معززین کے ساتھ لکھا جاتا ہے ۔

Esquire : (n) (نقابت) سپرکے مربع نشان کا نچلا حصہ ۔

Esquisse : (n) [Fr.] تصویر یانقش کا پہلا خاکہ ۔

Ess : (n) حرف S کی شکل کی چیز ۔

- ess : (sufix.) لاحقہ تانیث کی علامت ؛ جیسے countess, governess وغیرہ ۔

- ess : (sufix.) لاحقہ جو صفت پر داخل ہو کر اسم کی کیفیت بنا دیتاہے جیسے duress, largess, riches وغیرہ ۔

Essart : (n&v) [OFr.] دیکھو Assart

Essay : (n) [OFr.'assai.'] (۱) کوشش ۔ (۲) (نثرمیں مختصر) مضمون ؛ مقالہ ۔

Essay : (v) کسی کام کی کو شش کرنا ؛ (کسی کام پر) ہاتھ ڈالنا ؛ آزمانا ؛ تجربہ کرنا ؛ کسنا ؛ جانچنا ۔

Essayer : (n) پرکھ کرنے والا ۔

Essayete/Essaykin/Essaylet : (n) مختصر مضمون یا مقالہ ۔

Essayist : (n) مضمون نگار یا مقالہ نویس ۔

Esse : (n) [L.] اصل ؛ ہستی ۔

Esse : (فلسفہ) مدرکہ اور موجود مترادف ہیں ۔

Essence : (n) [OFr. 'essence.'] جوہر ؛ ذات ؛ ذات مطلق ؛ ہستی قائم بالذات ؛ اصل ؛ روح ؛ ست ؛ ماہیئت ؛ عطر ۔

Metaphysical essence : (فلسفہ) مابعد الطبیعی اصل یا ماہیئت ۔

Essenced : (a) کشید کیاہوا (عطر، جوہر، ست،روح وغیرہ) ۔

Essene : (n) [L.'Esseni.'] ایک قدیم متصوفانہ یہودی فرقے کارکن ۔

Essenian : (n) قدیم متصوفانہ یہودی فرقے سے متعلق یا مشابہ ۔

Essenic/-al : (a) قدیم متصوفانہ یہودی فرقے کی طرح کا ۔

Essenism : (n) قدیم متصوفانہ یہودی فرقے کے عقائد ۔

Essential : (a) [Late.L.'essentialis.'] ذاتی ؛ اصلی ؛ لازمی ؛ ضروری ۔

Essential : (n) اصلی اجزا ۔

Essential attribute : (n) (فلسفہ) لازمی صفت ۔

Essential character : (n) لازمی خاصہ جو ایک نوع کو دوسرے انواع یا ایک جنس کو دوسرے اجناس سے ممتاز کرے ۔

Essential chord : (n) (موسیقی) تار کا سب سے نیچا سُر۔

Essential difference : (n) فصل ؛ مابہ الامتیاز ؛ تفریق ۔

Essential disease : (n) اصلی بیماری ۔

Essential form : (n) وہ جو مادے کو ایک معین نوع بنادے ۔

Essential harmony : (n) خاص لحن ؛ موسیقی آلے کے کسی پردے کی خصوصیت ۔

Essential oil/Volatile oils : (n) (۱) ازجانے والا تیل ۔ (۲) خاص مہک والا تیل ۔

Essential pneposition : (n) قضیہ ؛ جو محکوم یا موضوع کے متعلق وہ حکم لگاتا ھے جو خود اس کی تعریف میں داخل ھے ۔

Essentiality : (n) اصلیت ۔

Essentially : (adv) لازماً ؛ لازمی طور پر ۔

Essentialness : (n) ضروری ھونا ؛ لازمی ھونا ۔

Essentials : (n) مہمات ۔

Essoin/Essoign : (n) [OFr.'essoine,essoigne.'] (۱) عدالت میں وقت پر حاضر نہ ھونے کا عذر ۔ (۲) عذر ؛ بہانا ؛ التوا ۔ (۳) دیکھو Essoinee ۔

Essoin : (v) [OFr.'essoignier.'] (۱) عدالت میں وقت پر حاضر نہ ھونے کا عذر پیش کرنا ۔ (۲) معاف کرنا ۔

Essoinee : (n) وہ شخص جس کی عدالت میں غیر حاضری معاف کردی گئی ھو ۔

Essoiner : (n) معاف کرنے والا ۔

Essoinment : (n) معافی ۔

Essonite : (n) [Gr.'hesson.'] (کان کنی) دارچینی یاقوت ۔

- est : (sufix.) لاحقہ ، جو تفضیل کا فائدہ دیتا ھے یعنی "سب سے زیادہ" جیسے eldest, quickliest وغیرہ ۔

Establish : (v)[ME.'establisse.'] (۱)(حکومت یا کاروبار وغیرہ کو) مستقل بنیاد پر قائم کرنا ۔ (۲) (کسی شخص کا کسی منصب وغیرہ پر) جاگزیں ھونا۔ (۳) (رواج ، عقیدے ، نظیر وغیرہ کو) حتمی طور سے منوانا ۔ (٤) کسی واقعے کو مسلّم کرنا ۔ (٥) (کلیسا کو) قانوناً قومی حیثیت دینا ۔ (٦) قدم جمانا ۔ (٧) (منصب پر) مقرر کرنا ۔

To establish a suit : (تاش) سبھی اچھے پتوں کو لے لینا ۔

Established production method : (تجارت) تسلیم شدہ پیداوار کا طریقہ ۔

Established standard : (n) (تجارت) تسلیم شدہ معیار ۔

Establisher : (n) قدم جمانے والا ؛ (رواج ، عقیدے ، نظریہ وغیرہ کو) حتمی طورسے منوانے والا ۔

Establishment : (n) (۱) عمل تقّرر ؛ تمکّن ؛ ثبوت ؛ استقرار ۔ (۲) عملہ ؛ محکمہ ؛ سررشتہ ؛ ادارہ ۔ (۳) کارخانہ ؛ نظام ؛ (اپنی آشنا کے لئے الگ) انتظام خانہ داری ؛ جما جمایا کارخانہ ۔

Church establishment نظم کلیسا جو قانوناً تسلیم کرلیا گیا ھو ۔

Peace establishment : فوج کی تخفیف شدہ تعداد ، حالت امن میں ۔

War establishment : فوج کی اضافہ شدہ تعداد ، جنگ کے زمانہ میں ۔

Establishmentarian : (a&n) کلیسائے مروجہ کے اصول کا ماننے والا یا طرفدار ۔

Establishmentarianism /Establishmentism : (n) دنیوی کلیسا کے اصول ۔

Estacade : (n) [Fr.] دشمن کو روکنے کےلئے دریا یا سمندر میں پشتہ ۔

Estafette : (n) [Fr.] گھڑ سوار ہرکارہ ۔

Estamin : (n) OFr. 'estamine.'] چھلنیاں وغیرہ بنانے کے لئے اونی کپڑا ۔

Estaminet : (n) [Fr.] فرانسیسی قہوہ خانہ جہاں شراب وغیرہ بھی بکتی ھے ۔

Estampedero : (n) [SP.] خوف سے بھاگا ھوا جانور ۔

Estampedo : (v) (جانوروں کا) خوف سے بھاگنا ۔

Estancia : (n) [sp.] مویشی خانہ ۔

Estanciero : (n) [SP.] مویشی خانے کا محافظ ۔

Estate : (n)[OFr.'estat.'] (۱)حکمراں طبقہ ؛ جماعت حکمراں ۔ (۲) جائداد ؛ ریاست ؛ علاقہ ؛ املاك ۔ (۳) کل املاك اوراس کا کاروبار ۔ (٤) (قدیم) حال ؛ حالت ؛ کیفیت ۔ (٥) زمینداری ؛ تعلقہ ۔

Encumbered estate : (تجارت) زیربار املاك ۔

Fourth estate : اخبارات ؛ صحافت ۔

Persoual estate : جائداد منقولہ ۔

Real estate : جائداد غیر منقولہ ۔

The (holy) estate of matrimony : شادی شدہ ھونے کی حالت ۔

The three estates : (۱) (انگلستان کے پارلیمنٹ میں) پیشوایان مذہبی ۔ (۲) لارڈ ز۔ (۳) نمائندگان عوام ۔ (٤) نواب ؛ پادری اورعوامی نمائندے ۔

Third estate : شرفائے فرانس ؛ قبل ازانقلاب ۔

Estate duty : (n) (تجارت) املاك کی محصول ؛ محصول میراث ؛ محصول ترکہ ۔

Estated : (a) صاحب املاك ۔

Estatesman : (n) (۱) سیا ست داں ؛ مدبر ؛ صاحب تدبیر ۔ (۲) (شمالی انگلستان) چھوٹا زمیندار جو اپنی زمینداری خود کرتا ھے ۔

Esteem : (n) [OFr.'estime .'] عزت ؛ تعظیم ؛ اچھی رائے ؛ احترام ۔

Esteem : (v) (۱) عزت کرنا۔ (۲) لحاظ کرنا۔ (۳) اچھی طرح رکھنا ۔

Esteemed : (a) معزز ؛ محترم ۔

Ester : (n) [G.] اسٹر ؛ مرکب جو الکحل اور ایسڈ کے انجماد سے بنتاھے اور پانی کو خارج کر دیتاھے ۔

Esterification : (n) (کیمیا) ایسٹر سازی ۔

Esthesia : (n) [Back formation from Anesthe-sia] (عضویات) (۱) ادراك ۔ (۲) احساس ؛ لمس ۔

Esthesiometer : (n) (طب) لمس پیما ۔

Esthesioneurosis : (n) (طب) فساد عصب حسّی ۔

Esthete : دیکھو Aesthete

Esthetic : (a) (آرٹ) جمالی ؛ (تشریح) حسّی ؛ لمسی ۔

Estheticism : (n) (آرٹ) حسن پرستی ؛ جمالیت ۔

Esthetics : (n) (آرٹ) جمالیات ۔

Esthiomene : (n) (طب) جلد خورہ ۔

Esthiomenous : (a) (طب) جلد خورہ ۔

Estimable : (a) لائق احترام ؛ قابل توقیر ؛ لائق عزت ۔

Estimableness : (n) قابل احترام ھونا ؛ لائق عزت ھونا ۔

Estimably : (adv.) قابل احترام طور پر ۔

Estimate : (n) (۱) (تعدادرقم وغیرہ) تخمینہ ؛ اندازہ ؛ رائے ؛ تخمینی مقدار ۔ (۲) لاگت کا تخمینی نقشہ جو ٹھیکیدار کسی کام کے آغاز سے پہلے پیش کرتا ھے ۔

The estimates : سال آئندہ کے مصارف ملکی کا اندازہ جو ہر سال پارلیمنٹ کے روبرو پیش ھوتا ھے ؛ موازنہ ؛ بجٹ ؛ میزانیہ ؛ تبصرہ ۔

Estimate : (v)[L.'aestimatus'] (۱) اندازہ لگانا ؛تخمینہ کرنا؛ اندازسے تعداد وغیرہ متعین کرنا ۔ (۲) رائے قائم کرنا ۔

Estimates : (n) تخمینے ۔

Global estimates : (تجارت) عالمی تخمینے ۔

Orignal estimates : (تجارت) اصلی تخمینے ۔

Over estimates : (تجارت) بیش تخمینے ۔

Preliminary estimates : (تجارت) ابتدائی تخمینے ۔

Provisional estimaters : (تجارت) عارضی تخمینے ۔

Under estimates : (تجارت) کم تخمینے ۔

Estimation : (n) اندازہ ؛ رائے ۔

To hold in estimation : وقعت ؛ عزت کرنا ؛ عزّت کی نگاہ سے دیکھنا ۔

Estimative : (a) اندازہ لگانے والی (قوت یاصلاحیت) ۔

Estimator : (n) اندازہ لگانے والا(شخص) ۔

Estimatory : (a) قیمتاً ؛ دام دیا ھوا ۔

Estipulate : (a) (نباتیات) بے پتّا ۔

Estivage : (n) چرخ مشین کے ذریعہ مال واسباب کو جہاز میں رکھنا ۔

Estival : (موسیقی) گرمائی ۔

Estivation : (n) (حیوانیات) گرمائی نیند ؛ (نباتیات) قبل شگفتگی ۔

Estoc : (n) [Fr.] ایک قسم کی چھوٹی تلوار ۔

Estoil (e) : (n) [OFr.] (نقابت) لہردار شعاعوں یانقطوں والے ستارے کا مارکہ ۔

Estop : (v) [OFr.'estop(p)er.'] (قانون) روکنا ؛ تمادی عارض کرنا ۔

Estop : (n) ٹھہراؤ ۔

Estoppage : (n) (قانون) تمادی ۔

Estoppel : (n) [OFr. 'estoup (p)ail .'] عذر عارض ؛ امر عارض ؛ سماعت ایسے قول کی جو فعل سابق کے خلاف ھو ۔

Estovers : (n) [AFr. 'estover .'] جائز ضروریات ۔

Estrade : (n) [Fr.] چبوترا ؛ ڈیس ۔

Estrado : (n) [SP.] (۱) ڈرائنگ روم ۔(۲) دیکھو Estrade ۔

Estramazone : (n) [It.'stramazzone.'] شمشیرزنی کا ایک وار ۔

Estrange : (v) [AFr. 'estraunger.'] بیگانہ کرنا ؛ پرایا کرنا ؛ کھنچ جانا ؛ کھنچے کھنچے رہنا ۔

Estrangedness : (n) بیگانگی ۔

Estrangelo/Estranghelo : (n) [Syriac.] سریانی حروف تہجّی کی ایک قدیم شکل ۔

Estrangement : (n) بیگانگی ؛ کشیدگی ؛ بُعد؛ رنجش ؛ تناؤ ۔

Estranger : (n) کشیدگی پیدا کرنے والا ۔

Estrapade : [Fr.] (۱) گھوڑے کے سوارکو گرادینےکی کوشش ۔ (۲) (تاریخ) رسی میں باندھ کر اٹھانے اور لٹکانے کی سزا ۔

Estray : (n) [AFr.] بےمالك کا پالتو جانور ۔

Estreat : (v) [AFr.'estrete.'] (قانون) (جرمانے، ضمانت وغیرہ کی) مسل نکلوا کر مقدمہ دائر کرانے کی غرض سے اسے پھر عدالت کو واپس کرنا ۔

Estrepe : (v) [OFr.'estreper.'] وارث عودی کے حق کے خلاف زمین یاجنگل کو برباد کرنا ۔

Estrepement : (n) (۱) زمین کی بربادی ۔(۲) مسلسل ہل چلا کر زمین کو بنجر بنا دینا ۔

Estrich/Estridge : (n) [OFr.'estruce.'] (حیوانیات) شترمرغ کا باریك روآں ۔

Estuarial/Estuarian/Esruarine : (a) مہانہ سے متعلق ؛ دہانہ سے متعلق ۔

Estuary : (n) [L.'aestuarium.'] بڑے دریا کا دہانہ مدوجزر کے وقت ؛ دریا کا یا مدوجزر والا دہانہ ۔

Estufa : (n) [SP.] زمین دوز کمرہ جس میں ہمیشہ آگ جلتی رہتی ھے ۔

Esture : دیکھو Aesture

Esurience/Esuriency : (n) (۱) بھوك ۔(۲) حرص ؛ احتیاج ۔

Esurient : (a) (۱) بھوکا؛ محتاج ؛ حریص ۔ (۲) طماع کا ۔

Esurient : (n) بھوکایاحریص شخص ۔

- et : (sufix) لاحقہ ، تصغیر کے لئے جیسے bullet, hatchet, sonnet وغیرہ

- et/-ete : (sufix) لاحقہ جو فاعلیت کا فائدہ دیتا ھے جیسے athlete, comet, exegete, poet وغیرہ

-et : (suffix) [ME.f.OF.- et(masc) - ete (fen.)] (۱) لاحقہ بمعنی مصغر جیسے Singlet وغیرہ ۔(۲) جماعت جیسے Octet وغیرہ ۔

Eta : (n) [LL. f. Gr. eta.] یونانی حروف تہجی کا ساتواں حرف (H or N) ۔

Eta : (n) [Jap] (۱) ایک مطرود طبقہ ۔(۲) مطرود طبقے کا کوئی فرد ۔

Etacism : (n) [ f. Gr. + - ism .] یونانی "e" کاتلفظ مثل انگریزی "a" کے کرنا ۔

Etacist : (n) یونانی "e" کاتلفظ مثل انگریزی "a" کے کرنے والا ۔

Etaerio : (n) (نباتیات) خوشہ ۔

Etagere : (n) [Fr.'etage.'] زیورات رکھنے کی خانہ دار الماری ۔

Etalon : (n) [F. etalon, standerd of weights] (بصریات) تَدخُل پیما : اتالون ۔

Etat : (n) (طب) حالت ۔

Etat-major : (n) فوجی اسٹاف : اسٹاف کا دفتر ۔

Etat-vermoulu : (n) (طب) کرم خوردہ حالت ۔

Etatism/Etatisme : (n) [F.etatisme, f. etat, state,+ - isme, - is] ریاستی سوشلزم ۔

Etatist : (a) [F. etatiste, f. etatiste.] ریاستی سوشلزم پر مبنی یا اس کا حامی ۔

Etc : [L.et cetera.] مخفف ھے etcetera کا، بمعنی وغیرہ ۔

Etcetera/ Etcetera : (Phr. &n.) [L.] (etc اور c مخفف ) وغیرہ : متفرقات ۔

Etch : (n) [Contr. of EDDISH] دیکھو Eddish

Etch : (v) پچھیتی فصل لگانا ۔

Etch : (v) [Du.'etsen.'] تانبے یا دھات کے پترے پر کھودنا اور تیزاب چھڑک کر نقش ونگار بنانا یا تصویر کا عکس اتارنا؛ تیزابی نقش بنانا ۔

Etcher : (n) تیزابی نقش بنانے والا ۔

Etching : (n) (۱) تیزابی نقش نگاری ۔(۲) ٹھپّا ؛ چھاپا ۔

Etching-ground : (n) وہ مسالا جو تیزابی نقش نگاری سے پہلے لگایا جاتاھے ۔

Etching-needle : (n) سوئی جو تیزابی نقش ونگار کے کام میں لائی جائے ۔

Eternal : (a)[OFr.'eternal.'] دائمی ؛ ابدی ؛ امٹ ؛غیرفانی ؛ ازلی ؛ سرمدی ؛ (روز مرہ) بروقت ؛ پے درپے؛ دوامی ۔

Eternal city : (n) روما ۔

Eternal life : (n) حیات ابدی ؛ حیات جاوید ؛ حیات دوام ۔

Eternal punishment : (n) سزائے ابدی ۔

The Eternal : خدا ۔

The eternal bickerings : روز کی توتو میں میں ۔

The eternal triangle : دو مرد اورایک عورت یا برعکس ۔

Eternalism : (n) دوامیت ۔

Eternatlize : (v) ابدی بنانا ؛ دوامی بنانا ۔

Eternaless : (n) دوامیت ۔

Eternally : (adv.) ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ۔

Eterne : (n) دوامی ۔

The etern : دوامی ۔

The Etern : خدا ۔

Eternity : (n) [OFr.'eternite.'] دوام ؛ ابد ؛ ابدیت ؛ ہمیشگی سرمدیت ؛ (جمع) حقائق ازلی ؛ بڑا لمبا عرصہ زمان نا محدود یا ہمیشہ ہمیشہ ؛ دوسری زندگی ؛ حیات آئندہ ۔

Future eternity : ابد ۔

Past eternity : ازل ۔

Eternize : (v) [Fr.'eterniser.'] (۱) دوامی بنانا ۔(۲) پائدار بنانا ۔(۳) ابدی بنانا ۔

Etesian/Etasian winds : (a&n) [L.'otesius.'] هوائیں جو بحر روم میں گرمیوں میں چالیس دن تک شمال مغرب کی جانب سے چلتی ہیں ۔

- eth : (sufix) (۱) لاحقه جو اسماکے آخر میں آتاهے اور ness کی طرح کیفیت ، حالت یا صفت کے معنی دیتا هے جیسے Breath, Truth وغیره ۔(۲) کبھی کبھی نتیجے یا عمل کے معنی دیتا هے جیسے Tilth، Growth وغیره ۔

Eth -: Ether کی پہلی ہجا ۔

Ethal : (n) دیکھو Cetyl

Ethalic : (a) دیکھو Cetylic

Ethane : (n) ایتھین ۔

Ethanim : (n) [Heb.'lyerahha.'] عبرانی مقدس سال کا ساتواں اورقانونی سال کا پہلا ۔

Ethel : (n) [OE.'aepel.'] موروثی جائداد ۔

Etheogenesis : (n) [L.] (حیوانیات) نرخودزائی ۔

Ethene : (n) [f.ETH (YL+ENE.] ایتھین ؛ روغنی آب دار کاربن ($C_2H_4$) ۔

Ether/Aether : (n) [OFr.] (۱) صاف آسمان: (طبیعیات)ایتھر؛ اثیر ۔ (۲) (کیمیا) ایک رقیق بےرنگ شے جو الکحل اور ایسڈ کے عمل سے پیدا ہوتی هے: روح شراب ۔(۳) پانچواں عنصر ۔

Anesthetic ether : (کیمیا) مخدر ایتھر ۔

Ethereal /-ial : (a) [L'aethereus.'] هوا کا سا؛ ہلکانہایت لطیف ؛ اثیری ؛ آسمانی ۔

Ethereal /-ial oil : (n) اثیری تیل (متعددبار کشیده ، نہایت لطیف تیل )۔

Etherealism : (n) هوا کا سا هونا ۔

Ethereality : (n) لطافت ؛ اثیریت ۔

Etherealization : (n) لطیف یا ہلکا بنانا ۔

Etherealize : (v) لطیف یاہلکا بنانا ؛ مادّی کثافت دور کرنا ؛ روحانیت یالطافت پیدا کرنا ۔

Ethereally : (adv.) روحانی طور پر ؛ نہایت لطیف طورپر ۔

Ethrene/Ethrine : (n) ایتھرین ۔

Ethereous/-ious : (a) ایتھر سے بناهوا ؛ ایتھر کا سا ۔

Etheric : (a) ایتھر سے متعلق ۔

Etherin : (n) (کیمیا) ایتھرین ۔

Etherism : (n) ایتھر کےبخار کو جسم میں داخل کرنے کے نتائج ۔

Etherization : (n) اثیرانے کا عمل ۔

Etherize : (v) (مریض کو) ایتھر کے اثر میں لانا ؛ اثیرانا ۔

Etherizer : (n) اثیرانے کی مشین ۔

Etherol : (n) (کیمیا) ایتھرول ۔

Ethic : (a) [Fr.'ethique.'] اخلاقی ۔

Ethic : (n) (صیغهٔجمع) اخلاقیات ؛ علم اخلاق ؛ رساله علم الاخلاق ؛ اصول اخلاق ۔

Ethical : (a) اخلاقی ۔

Ethical behaviour : (n) (سماجیات) اخلاقی کردار ۔

Ethical code : (n) (سماجیات) اخلاقی اصول ۔

Ethical dative : (n) وه شخص جسے امر زیربحث سےمحض بالواسطه تعلق هو ۔

Ethical hedonism : (n) (تجارت) اخلاقی لذتیت ۔

Ethical mysticism : (n) (فلسفه) اخلاقیاتی سریت ۔

Ethical nihilism : (n) (فلسفه) اخلاقیاتی انکاریت ۔

Ethically : (adv.) اصول اخلاق کے مطابق ۔

Ethicize : (v) اخلاقیات پر بحث کرنا ۔

Ethico - : [Gr. ' ethikos.'] سابقه بمعنی "اخلاقی" ۔

Ethico-political : (a) اخلاقی سیاسی ۔

Ethics : (n) اخلاقیات ۔

Chiristian ethics : (سماجیات) عیسائی اخلاقیات ۔

Ethide : (n) (کیمیا) ایتھائڈ ۔

Ethine : (n) دیکھو Acetylene

Ethionic acid : (n) ایک قسم کا ترشہ ($C_2H_6S_2O_7$) ۔

Ethiop : (n) [L. 'Aethiops.'] حبشی ؛ زنگی ۔

To wash an (the) Ethiop (white) : ناممکن کا م کرنے کی کوشش کرنا ۔

Ethiop : (a) (۱) حبشی ۔(۲) سیاہ ۔

Ethiopian : (a) (۱) حبشی ۔(۲) حبشہ سے متعلق ۔ (۳) انسان کی ایک نسل کےنام کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ۔

Ethiopian (e-) : (n) حبشہ کاباشندہ ۔

Ethiopic : (a) [L.'aethiopicus.'] حبشہ سے متعلق ۔

Ethiopic : (n) اہل حبشہ کی زبان ۔

Ethmo - : سابقہ بمعنی "غربالی" ۔

Ethmoid : (a) [Gr.'ethmoides.'] (تشریح) غربالی ہڈی ؛ غربالی ۔

Ethmoid bone : (n) (تشریح) غربالی ہڈی ؛ چھلنی نما ہڈی ۔

Ethmoidal : غربالی ہڈی سے متعلق ۔

Ethmoidal notch : (n) (تشریح) مصواتی کٹاؤ ۔

Ethmoidalia : (n) (تشریح) چھلنی نما ہڈیاں ۔

Ethmoidectomy : (n) (جراحی) مصوات براری ۔

Ethmoiditis : (n) (طب) ورم مصواتی خلیات ۔

Ethmophraet.: (n) (حیوانیات) مصواتی جنگلہ ۔

Ethmose : (n) [Gr.'ethmos.'] فلیوی نسیج ۔

Ethmoturbinal /Ethmoturbinals : (n) (حیوانیات) مصواتی مفتول (ہڈی) ۔

Ethmovomerine : (n) جنین کے دماغ کے سامنے کاغضروفی پلیٹ ۔

Ethnarch : (n) [Gr.'ethnarches.'] (سیاسیات) حاکم قوم ۔

Ethnarchy : (n) حاکم قوم کا علاقہ یا اقلیم ۔

Ethnic/- al : (a) [L.] (۱) نسلیات ؛ نسل سے یاعلم الانسان سے متعلق؛ مشرک ؛ بت پرست ۔(۲) (بشریات) نسلی ؛ نژادی ؛ قوم ؛ (دینیات) بت پرست ۔

Ethnic consciousness : (n) (سماجیات) نسلیاتی شعور ۔

Ethnic group : (n) (سماجیات) نسلیاتی گروہ ۔

Ethnic heterogeniety : (n) (سماجیات) نسلیاتی غیر متجانسیت ۔

Ethnic homogeneity : (n) (سماجیات) نسلیاتی متجانسیت ۔

Ethnically : (adv.) نسلی اعتبار سے ۔

Ethnicism : (n) قدیم اقوام کے عقائد وتوہمات ؛ (دینیات) بت پرستی ۔

Ethnocentrism : (n) (سماجیات) نسلیاتی مرکزیت ۔

Ethnogenic : (a) نسلی تولید سے متعلق ۔

Ethnogeny : (n) (بشریات) نسل سازی ؛ نسلی تولید ۔

Ethnographer : (n) علم الاقوام کا ماہر ۔

Ethnographic/-al : (a) علم الاقوام سے متعلق ۔

Ethnographically : (adv.) علم الاقوام کی رو سے ۔

Ethnographist : (n) دیکھو Ethnogrpher

Ethnography : (n) نسل انسانی کی مختلف شاخوں کاعلم ؛ علم الاقوام ؛ علم الاقوام ملّیات ؛ نسل انسانی کی مختلف شاخوں کا علمی واصولی بیان ؛ (جغرافیہ) نسلی جغرافیہ ؛ نژادنامہ ۔

Ethnologer : (n) علم الانسان کا ماہر ؛ ماہر نسلیات ۔

Ethnologic/-al : (a) علم الانسان سے متعلق ؛ نسلیاتی ۔

Ethnologically : (adv.) علم الانسان کی رو سے ۔

Ethnologist : (n) علم الانسان کاماہر ؛ ماہر نسلیات ۔

Ethnologize : (v) نسلیاتی سوالوں پر غور کرنا ۔

Ethnology : (n) علم الانسان ؛ علم نسلیات ؛ مختلف انسانی نسلو ں کی خصوصیات اورباہمی تعلقات کا علم ؛ (بشریات) نژادیات ؛ علم الملل ۔

Ethnomaniac : (n) نسلی خود مختاری کاخبطی ۔

Ethnopsychological : (a) نسلی نفسیات سے متعلق ۔

Ethnopsychology : (n) (فلسفہ) نسلی نفسیات ۔

Ethoc gnus omne : علیٰ ہذا لقیاس ؛ قس علیٰ ہذا وغیرہ وغیرہ ۔

Ethography : (n) (اخلاقیات) اخلاق نگاری ؛ اخلاق نامہ ۔

Ethologic/-al : (a) تشکیل سیرت کے علم سے متعلق ۔

Ethologist : (n) تشکیل سیرت کے علم کا ما ہر ۔

Ethology : (n) [f.Gr. ethnos,nation.+ -Logy.] تشکیل سیرت کا علم ؛ (حیاتیات) حی ماحولیات ؛ (اخلاقیات) خلقیات ؛ (فلسفہ) علم آداب و رسوم ۔

Ethority : (v) اثیر بنانا ۔

Ethos : (n) [Gr. ' ethos.'] کسی جماعت یا قوم یا نظام کی خصوصیات ؛ (اخلاقیات) خلقیہ ؛ اخلاق قوم ؛ اخلاق نسل ؛ (سماجیات) نسلیہ ؛ (فلسفہ) آداب و رسوم ؛ مثالی خوبی ۔

Ethos of culture : (n) (سماجیات) ثقافتی شمار ۔

Ethrification : (n) الکحل کا اثیر بنانا ۔

Ethyl : (n) [f.ETH (ER+ -yl.] الکحل ؛ اثیر اور اسیٹك ایسڈ کی زمین ۔

Ethylamine : (n) امونیا کی قسم کا مرکب جس کے امونیا کے ایك ہائڈروجن کے جوہر کو ایتھل سے بدل دیا جاتاہے ۔

Ethylate : (n) ایتھل کےاصلیہ کا نمك ۔

Ethylene : (n) ایتھل سلسلے کا دو جوہری ہائڈرو کاربن ۔

Ethylic : (a) ایتھل کا ۔

- etic : (sufix.) لاحقہ فاعلیت کے معنی دیتاھے جیسے : ascetic, emetic. وغیرہ ۔

Etiolate : (v) [Fr. 'etioler.'] (پودے کو) روشنی سے محروم کر کے پیلا کر دینا ؛ (شخص کو) بیما ر صورت بنانا ۔

Etiolated : (a) (نباتیات) رنگ باختہ ۔

Etiolation : (n) اسم ؛ مذکورہ بالا معنوں میں ؛ (نباتیات) ذُبول ؛ نرنگی حالت ۔

Etiolin : (n) [Etion (Ate+-In] (نباتیات) زرد کلوروفل ۔

Etiological : (a) دیکھو Aetiological

Etiologist : (n) علم الاسباب کا ماہر ؛ علیات داں ۔

Etiology : (n) (۱) دیکھو Aetiology ۔(۲) (فلسفہ) علم الاسباب؛ علییات ؛ (طب) علم الاسباب الامراض ۔

Etiology of crime : (n) (سماجیات) علم اسباب جرائم ۔

Etiquette : (n) [Fr.] آداب محفل ؛ مجلسی آداب ؛ آداب و رسوم ؛ مراسم دربار ؛ پیشہ ورانہ آداب ؛ آداب پیشہ (خصوصاً طبی اور قانونی پیشوں میں )۔

Etna /Aetna : (n) [f.the name of the volcano .] اسپرٹ جلا کر پانی گرم کرنے کا چھوٹا برتن ۔

Eton collar : (n) چوڑا سخت کالر ۔

Eton college : (n) انگلینڈ کا ایك مشہور اسکول ۔

Eton crop : (n) عورتوں کے کٹے ہوئےبال ؛ عورتوں کی مردانہ حجامت ۔

Eton jacket : (n) لڑکوں کا چھوٹا کوٹ جو کولہوں تك آئے ۔

Etonian : (a) ایٹن یا ایٹن کے اسکول کایا اس سےمتعلق ۔

Etonian : (n) ایٹن کا لج کا تعلیم یافتہ ۔

Etrurian : (a) Etruria کا یا اس سے متعلق ۔

Etrurian : (n) Etruria کاباشندہ ۔

Etruscan : (a) [L.'Etruscus' + - AN.] قدیم اِٹرروِیا سے متعلق ۔

Etruscan : (n) (۱) قدیم اٹرسکن قوم کا رکن ۔ (۲) قدیم اٹرروِیا کاباشندہ یا ان کی زبان ۔

Etsequntes/Sequentes/-tia : (کتابوں وغیرہ کے حوالوں میں) فلاں صفحہ اور اس کے آگے ۔

- etle : (sufix.) (۱) لاحقہ ، تصغیر کے لئے جیسے: Cigarette, Etiquette ۔ (۲) موجودہ تجارتی زبان میں "نقلی" یا "مصنوعی" معنی میں بھی آتا ھے جیسے: Brusselette, leatherette وغیرہ ۔

Ettercap : (n) [Var.of Attercop .] دیکھو Attercop

Ettle : (v) [ME.'atle, et (t) le.'] (۱) پلان بنانا : کوشش کرنا ۔ (۲) سونپنا ۔ (۳) نشانہ کرنا ۔ (٤) قیاس کرنا ۔

Ettle : (n) مقدار ؛ ارادہ ؛ موقع ۔

Etui/Etwee : (n) [Fr.'etui.'] سوئی یاخلال وغیرہ رکھنے کی چھوٹی ڈبیا ۔

Etymologer/Etymologist : (n) صرفی ؛ علم صرف کا ماہر ۔

Etymologic/-al : (a) اشتقاقی ؛ صرفی ۔

Etymologically : (adv.) اشتقاقی طور پر ۔

Etymologicon : (n) اشتقاقی کتاب ۔

Etymologization : (n) کسی لفظ کا اشتقاق بنانا ۔

Etymologize : (v) کسی لفظ کا اشتقاق وغیرہ بتانا : علم اشتقاق کو تحصیل کرنا ۔

Etymology : (n) [OFr.' ethimologie.'] (۱) علم صرف ۔ (۲) زبان دانی کی شاخ جو الفاظ کی ساخت اور معنوں سے بحث کرتی ھے ۔

Etymology : (a) اشتقاق الفاظ سے متعلق؛ اشتقاقی ۔

Etymon : (n) [Gr. 'etymon .'] اصلی لفظ جس سے مشتقات بنے ھوں ؛ مادہ ؛ مشتق بہ ۔

Eu : (prefix.) ترکیبی جز بمعنی "خوب" ۔

Euapogamy : (n) (نباتیات) کامل نامل زواجیّت ۔

Euapospory : (n) (نباتیات) کامل بے بذرئی ۔

Euaster : (n) (علم خلیات) نجمہ؛ کامل ۔

Eubacteriales : (n) [mod .L.] (جرثومات) حقیقی جراثیم ۔

Euboic : (a) [L.'Euboicus.'] Euboea کا یا اس سے متعلق ۔

Eucaine : (n) (کیمیا) اعلیٰ کوکین ۔

Eucairite /Eukairite : (n) [Gr. ' eukairos.'] ایک معدن جس میں چاندی ، تانبا اور سیلنیم ھوتے ہیں ۔

Eucalyn : (n) [Eucaly (Prus + - In)] ایک شکرینی مادہ ۔

Eucalyptene/Eucalyption : (n) ایک مادہ ($C_{12} H_{18}$) جو Eucalyptol کو Phosphoric anlydride کے ساتھ گرم کرنے سے ملتا ھے ۔

Eucalyptol : (n) ایوک لپٹول ؛ یوکلپٹس ۔

Eucalyptus : (n)[Gr/'eu + Kalyptos.'] ایک قسم کا درخت عرق دوا کے طور پر استعمال ھوتا ھے ؛ یوکلپٹس ؛ (نباتیات) گوند ۔

Eucalyptus Rostrata : (n) (نباتیات) سرخ گوند ۔

Eucalyptus saligna : (n) (نباتیات) نیلا گوند ۔

Eucarpic : (a) (نباتیات) کامل ثمرہ ۔

Eucephalous : (a) (حیوانیات) کامل سرا ۔

Eucharis : (n) [Gr. 'eucharis .] جنوبی امریکا کاایک پودا جس کےپھول سفید اورگھنٹی کی شکل کےھوتے ہیں ۔

Eucharist : (n) [OFr. .'eucariste .'] مقدس عشائے ربانی ؛ متبرک اجزا خصوصاً روٹی ۔

Eucharistic /-al : (a) عشائے ربانی سے متعلق ۔

Eucharistically : (adv.) عشائے ربانی کے طور پر ۔

Euchartize : (v) متبرک اجزا بنانا ۔

Euchite : (n) [Late. L. 'euchita.'] چوتھی صدی کا ایک فرقہ جس کاعقیدہ تھا کہ مسلسل عبادت ہی راہ نجات کا ذریعہ ھے ۔

Euchlorine : (n) [Gr. 'eu+ chloros.' + - INE.] (۱) کلورین اور آکسائڈ آف کلورین کی مرکب گیس ۔ (۲) (کیمیا) یوکلورین ۔

Euchlorite : (n) گہرے سبز رنگ کا مینگنیشیامائکا ۔

Euchologion : (n) [Gr.'euchologian .'] عبادت کی ایك کتاب : مذہبی رسومات کی کتاب ۔

Euchre : (n) [origoin unkn.] تاش کا امریکی کھیل جو دو یا تین یا چار آدمی کھیلتے ہیں ۔

Euchre : (v) شاطری سے مخالف کو زك دینا ۔

Euchreist : (n) Euchre کاکھلاڑی ۔

Euchroite: (n) [Gr.'euchroos' +-ite.] تانبے کا آبدار آرسینیٹ ۔

Euchromosome : (n) (علم خلیات) کامل لونیہ : حقیقی لونیہ ۔

Euclase : (n) [Fr.] الومینیم اورگلوسینم کا سلیکیٹ ۔

Euclid : (n) [Gr.'Eukleides.'] (۱) اقلیدس (نام حکیم) ۔ (۲) اس کی تصنیف کانام ۔(۳) علم ہندسہ ۔

Euclidean : (a) اقلیدسی : علم ہندسہ سےمتعلق ۔

Eucolite : (n) زرکونیم : لوہا : کیلسیم : سوڈیم اور دوسرے عناصر کا زجاجی بانی سلیکیٹ ۔

Eucone : (a) (حیوانیات) کامل مخروطیہ ۔

Eucrasy : (n) [med.L. 'eucrasia.'] معتدل مزاج ۔

Eudemon /-daemon : (n) [Gr.'eudaemon .'] (۱) کسی ستارے کا گیارھواں خانہ ۔(۲) نیك جِن ۔

Eudemonic/-al /-daemonic : (a) [Gr.'eudaemonikos'] خوش بختی لانے والا ۔

Eudemonics : (n) خوشی حاصل کرنے کا فن یا ذریعہ ۔

Eudemonism /-daemonism : (n) نظریہٴ خوشی : سعادت : وہ نظام اخلاقیات جس میں افعال خیر کا معیار ان کا درجہٴ مسرت افزائی ہے : شاد کیشی ۔

Eudemonist /-daemonist : (n) سعادیات کاحامی ۔

Eudemonistic/-daemonistic : (a) سعادتیت سے متعلق ۔

Eudemonolagy : (n) سعادتیات : علم خوشی ۔

Eudialyte : (n) [Gr. 'eudialytos.'] دیکھو Eucolite

Eudiometer : (n) آلہ : جس سے معلوم ہوتاھے کہ ھوا میں آکسیجن کس قدر شامل ھے : آکسیجن پیما : گیس پیما ۔

Eudiometric/-al : (a) آکسیجن پیما سے متعلق ۔

Eudiometrically : (adv.) آکسیجن پیما کے ذریعے سے ۔

Eudiometry : (n) آکسیجن پیمائی ۔

Eudipleural : (a) دو برابر اورمتناسب نصفوں والا ۔

Eugamic : (a) (حیوانیات) بلوغی : کامل زواجی ۔

Euge : [L. 'euge.'] شاباش !

Eugenesic : (a) افزائش نسل کی خاصیت رکھنے والا ۔

Eugenesis : (n) [Gr.'eu+ genesis.] افزائش نسل کی خاصیت ۔

Eugenia : (n) [mod. L.] (نباتیات) جنس جامن ۔

Eugenia Aromatica : (n) (نباتیات) قرنفل (درخت) ۔

Eugenia Jambolana : (n) (نباتیات) جامن ۔

Eugenic : (a) عمدہ نسل (انسانی) پیدا کرنے کے متعلق : نسل اصلاحی ۔

Eugenic : (n) لونگ کا تکسیدی ست $(C_{10}H_{12}O_2)$ ۔

Eugenic : (n) (صیغہٴ جمع) علم اصلاح نسل انسانی : نسلیات ۔

Eugenics of language : (n) (لسانیات) زباب کی نسلیات ۔

Eugenist : (n) علم اصلاح نسل انسانی کا محقق ۔

Eugonic : (a) (جرثومات) کثیر النمو ۔

Euhages/Eubages : (n) [L.] قدیم کلٹ میں پادریوں کا ایك سلسلہ ۔

Euharmonic : (a) [Gr. 'eu+ harmonia.'] (موسیقی) کامل موسیقی ۔

Euhedral (a) (جغرافیہ) کامل سطحی ۔

Euhemerism : (n) [L.'Eubemerus.'] اساطیر اورافسانوں کو تاریخی بنیاد پر قائم کرنے کا طریقہ : تاریخی اساطیریت ۔

Euhemerist : (n) افسانوں کو تاریخی بنیاد پر قائم کرنے والا ۔

Euhemeristic : (a) صفت ، مذکورہ بالا معنوں میں ۔

Euhemerize : (v) افسانوں کی تاریخی تاویل کرنا ۔

Eukairite دیکھو Eucairite

Eulerian : (a) [f.Euler, a swiss mathematician.] Euler کا یا اس سے متعلق یا اس کا دریافت کیا ہوا ۔

Eulogia : (n) [Late. L.] (۱) متبرک اجزا خصوصاً روٹی ۔ (۲) مقدس روٹی کا ٹکڑا غیرحاضروں کےلئے ۔ (۳) غیرمتبرک اجزا جو عشائے ربّانی کے بعد بچ جائے ۔

Eulogic : (a) مدح سے متعلق ۔

Eulogically : (adv.) بطور مدح ۔

Eulogism : (n) مدحیہ تقریر ؛ مدحیہ زبان ۔

Eulogist : (n) مادح ؛ مداح ؛ قصیدہ خواں ۔ مادحانہ ؛ مداحانہ ۔

Eulogistically : (adv.) مدح کے طور پر ۔

Eulogium : (n) [med.L.'eulogium'] مدح ؛ ثنا؛ مدحیہ قصیدہ ۔

Eulogize : (v) مدح کرنا ؛ بڑھانا چڑھانا (تقریر یا تحریر میں)

Eulogy : (n) [med. L.'eulogium.'] دیکھو Eulogium

Eulysite : (n) تامڑا اور اوجائیٹ (Augite) وغیرہ کا دانہ دار مرکب ۔

Eulytin/Eulytite : (n) [Gr.'eulytos.'] بسمتھ (Bismuth) کاخام سلیکیٹ ۔

Eumenorrhea : (n) (طب) حیض طبعی ؛ طمث طبعی ۔

Eumerism : (n) (حیوانیات) ہم پارگی ۔

Eumerogenesis : (n) (حیوانیات) ہم پاری پیدائش ۔

Eunoia : (n) (نفسیات) حاضر دماغی ۔

Eunuch : (n) [L.'eunuchus.'] خواجہ سرا ؛ ہیجڑا ؛ مخنث ؛ زنانہ۔

Eunuchism : (n) (طب) اختصا ۔

Eunuchize : (v) ہیجڑا بنانا؛ مخنث بنانا ۔

Eunuchoid : (n) (طب) خصیمان ۔

Eunuchoidism : (n) (طب) خصیمانی ۔

Euodic : (a) [Gr.'euodes.'] خوشبو دار ۔

Euonymus : (n) [mod.L.] ایک قسم کی جھاڑی ۔

Euosmia : (n) (۱) (عضویات) خوشبو ۔ (۲) طبعی شامّہ ۔

Euosmite : (n) [Gr.'euosmos.'] ایک قسم کا متحجر گوند جو جلنے پر خوشبو دیتاھے ۔

Eupathiometer : (n) (طب) راحت پیما ؛ آسائش پیما ۔

Eupathioscope : (n) (طب) راحت بین ۔

Eupathy : (n) [Gr. 'eupathia'] اچھے جذبات ۔

Eupatorine : (n) ایک القلی جو بحری بھنگ کے پھولوں اور پتوں میں پایا جاتا ھے ۔

Eupatorium : (n) [mod.L.] (نباتیات) مرکب پھول والے پودوں کی ایک جنس ۔

Eupatrid : (n) [Gr.'eupatrides.'] ایتھینی دستور کے تین درجوں میں سے پہلے درجے کارکن ؛ شریف ؛ اعیان زادہ ۔

Eupepsia/Eupepsy : (n) [Gr. 'cupepsia.'] (طب) عمدہ ہاضمہ ۔

Eupeptic : (a) اچھا ہاضمہ رکھنے والا ؛ اچھے ہاضمے کے متعلق ۔

Eupepticity : (n) وہ کیفیت جو عمدہ ہاضمہ سے پیدا ہوتی ھے ۔

Euphagia : (n) (طب) اکل طبعی ۔

Euphemism : (n) [Gr. 'euphymismos.'] سخت مفہوم کو نرم الفاظ سے ادا کرنا ؛ کڑی بات کو ہلکی بولی میں کہہ جانا ؛ حسن تعبیر ؛ بڑی بات کےلئے ملائم الفاظ کا استعمال ؛ (لسانیات) خوش لفظی ۔

Euphemistic : (a) سخت مفہوم کی ناگواری کو کھو دینے والا (لفظ یاعبارت ) ؛ ملائم لفظوں میں ۔

Euphemistically : (adv.) لطف آفرینی سے ۔

Euphemize : (v) کڑی بات کو گوارا بنادینا ۔

Euphonia : (n) [Late. L.] خوشگوار آواز ؛ خوش آوازی ؛ سہولت تلفظ کی غرض سے تغیر اصوات ؛ ترخیم ؛ حسن صوت ؛ (الفاظ کا) ترنم ؛ (لسانیات) خوش آوازی ۔

Euphoniad : (n) ایک قسم کا مخلوط باجا ۔

Euphonic /- al : (a) خوش آوازی یاحسن صوت سے متعلق ؛ ترخیمی ۔

Euphonic combination : (n) (لسانیات) خوش آواز جوڑ ۔

Euphonically : (adv.) حسن صوت کے طور پر ۔

Euphonious : (a) کانوں کو خوشگوار معلوم ہونے والا ؛ سامعہ نواز ۔

Euphoniously : (adv.) سامعہ نوازی سے ۔

Euphonism : (n) خوش صوت ترکیب یا بیان ۔

Euphonium : (n) (موسیقی) Saxhorn قسم کا ایک باجا ۔

Euphonize : (v) حسن صوت پیدا کرنا ؛ حسن صوت کی خاطر تغیر کرنا ۔

Euphonon : (n) [Gr'euphonon.'] (موسیقی) ایک باجا جس کی شکل پیانو جیسی اور سُر آرگن باجا کی طرح ہو تاھے ۔

Euphony : (n) [Fr.'euphonie.'] دیکھو Euphonia

Euphorbia : (n) [L. 'euporbea.'] (نباتیات) جنس آملہ ؛ جنس فربیون ۔

Euphorbiaceae : (n) (نباتیات) آملیہ ؛ آلویلیہ ۔

Euphorbine : (n) ایک غیر طیران پزیر زہریلا عنصر ۔

Euphorbium : (n) [L.'euphorbeum.'] بعض قسم کے فربیو ن سے نکالا جانے والا گوند ۔

Euphoria /Euphory : (n) [Gr.'eu+ phoria.'] (۱) (طب) افیونی بشاشت ۔ (۲) راحت ۔ (۳) (فلسفہ) مریضانہ بشاشت ۔

Euphotic : (a) (نباتیات) کامل ضیائی ۔

Euphotic zone : (n) (نباتیات) کامل ضیائی خطہ ۔

Euphotide : (n) ایک قسم کا بلوری پتھر ۔

Euphotometric : (a) (نباتیات) کامل ضیا پیمائی سے متعلق ۔

Euphrasia/Euphrasy : (n) [med.L.euphrasia.] (۱)خوش مزاجی ؛ زندہ دلی ۔ (۲) (نباتیات) چشم روشن ۔ (۳) (طب) بصارت افروز ۔

Euphrates : (n) (جغرافیہ) فرات ؛ دریائے فرات ۔

Euphroe : (n) [Du.'juffrouw.'] (سماجیات) ایک لمباستوانی سوراخ دار بلاق جس میں چھوٹے آلے پہنائے ہوئے ہوتے ہیں ۔

Euphues : (n) [Gr.'eupheus.'] John L Ly. کی کتابوں کا ایک مرکزی کردار ۔

Euphuism : (n) پُرتکلف اور مصنوعی طرز تحریر ؛ انشائے مرصع ؛ صنعت گری (تحریریاتقریر میں) ۔

Euphuist : (n) مرصع نگار ۔

Euphuistic : (a) مرصع ؛ پُر تکلف ۔

Euphuistically : (adv.) مرصع طورپر ۔

Euphyllite : (n) [Gr.'eupheos.'] ایک سفید آبدار سلیکیٹ ۔

Eupione/Eupion : (n) [Gr.'eupion.'] ایک طیران پذیر روغنی سیال جو لکڑی ، کوئلہ وغیرہ کی تقطیر سے حاصل ہو تا ھے ۔

Euplastic : (a) [Gr.'euplastikos.'] (نباتیات ، حیوانیات) کامل تکوینی ۔

Euplastic : (n) کامل تکوینی مواد ۔

Eupnea/Eupnoea : (n) [mod. L.] (عضویات) طبعی تنفس ۔

Eupotanous : (a) (حیوانیات) دریائی ؛ دریا باشی ۔

Eupractic : (a) [Gr. 'eu+ prac' -+ - IC.] صحیح الحرکت ۔

Eupraxia : (n) [Gr.'eu + prassin.'] (طب) صحیح الحرکتی ۔

Eupyrene : (n) [Gr.'eu+ pyren.'] (حیوانیات) معمولی تخم ؛ طبعی تخم ۔

Eurafrican : (a) (بشریات) یورپی افریقی ۔

Euraquilo/Euroaquilo : (n) ایک طوفانی شمال مشرقی ہوا جو مشرق بحرہ روم میں بہتی ہے ۔

Eurasian : (a&n) مخلوط النسل شخص جس کے والدین میں سے ایک مشرقی ہو ، ایک مغربی ہو؛ یوریشین ۔

Eurasiatic : (a) دیکھو Eurasian

Eureka : (Int) [Gr. 'eureka.'] نعرہ مسرت کسی شے کی دریافت کے وقت ، "میں نے پالیا "؛ مل گیا ۔

Eureka : (n) ایک تجارتی نام ۔

Eurhythmic : (a) (تعمیرات) موزوں ؛ تناسب والا ۔

Eurhythmics : (n) جسمانی حرکات کی موزونیت خصوصاً حرکات کا وہ طریقہ جو موسیقی کے ساتھ سکھایا جاتا ہے ۔

Eurhythmy : (n) [L.'eur (h) ythmia.'] (۱) (تعمیرات) مکمل تناسب ۔ (۲) بیض کی باقاعدگی ۔ (۳) مناسب ترتیب یا حرکت ۔

Euripus : (n) [L.] طوفانی آبنائے ۔

Eurite : (n) [Fr.] سرخ سنگ خارہ کی ایک قسم ۔

Euroclydon : (n) [Gr.'euroklydon.'] طوفانی ہوا ۔

Europaeo-/-eo : جزو ترکیبی بمعنی "یورپی" ؛ "یورپین" ۔

European : (a) یورپین ؛ یورپی ؛ مغربی ؛ یورپ سے تعلق رکھنے والا ۔

European : (n) گورا ؛ یورپ کا باشندہ ۔

Europeanism : (n) مغربیت ؛ یورپیت ۔

Europeanization : (n) مغربی بنانا ۔

Europeanize : (v) وضع قطع ؛ چال ڈھال میں یورپی طرز کی پیروی کرنا ۔

Euryale : (n) (نباتیات) جنس مکھانا ۔

Euryale Ferox : (n) (نباتیات) مکھانا ۔

Eurybathic : (a) (حیوانیات) ہمہ قعری ۔

Eurycephalic : (a) [Gr.'eurus+ kephale'+ -IC.] چوڑا سر والا ۔

Eurycerous : (a) [Ge.'eurykeros.'] چوڑے سینگ والا ۔

Eurygnathous : (a) [Fr.'eurygnathe.'] چوڑے بالائی جبڑے والا ۔

Euryhalnic : (حیوانیات) ہمہ شورابی ۔

Eurypterid : (n) [mod.L.'eurypteridae.'] متحجر قشریوں کی ایک جنس ۔

Eurypteroid : (a) (حیوانیات) کشادہ بازو ؛ کشادہ جناح ۔

Eurypylous : (a) (حیوانیات) کشادہ ۔

Eurysome : (a) (حیوانیات) کشادہ جسم ۔

Eurystomatous : (a) کشادہ منہ ( سانپ وغیرہ) ۔

Eurythermaus : (a) (حیوانیات) ہمہ تپشی ۔

Eurythmics : (n) (آرٹ) موزونیات ؛ موزوں حرکاتیات ۔

Eurythmy : (n) (۱) (آرٹ) موزونیت ۔ (۲) موزوں حرکات ۔

Euscope : (n) (بصریات) واضح بین ۔

Eusebian : (a) [Gr.'Eusepios+-AN.'] اسقف یوسیبس سے متعلق ۔

Eusebian : (n) یوسیبی فرقے کا رکن ۔

Eusitia : (n) (عضویات) طبعی اشتہا ۔

Euskarian : (a&n) دیکھو Basque

Eusol : (n) ہائپو کلورس ایسڈ کا محلول ۔

Eustachian : (a)[f.Eustachius, an Italian anatomist.] ان جسمانی ساختوں سے متعلق جو Eustachius نے دریافت کی تھی ۔

Eustele : (n) (نباتیات) کامل ستونی ۔

Eusthenia : (n) (عضویات) طبعی قوت ۔

Eustyle : (n) [L'eustylos.'] کامل ستون بندی ۔

Eutaxite : (n) [Gr.'eu+ taxis.'] چٹان جس کی تہیں مختلف قسم کے لاوا کی ہوتی ہیں ۔

Eutaxitic : (a) ایسی چٹان کی طرح کا جس کی تہیں مختلف قسم کے لاوا کی ہوتی ہیں ۔

Eutectic : (a) جلد پگھلنے والا ۔

Eutectic : (n) جلد پگھلنے والا مادہ ۔

Euterpe : (n) [Gr.'Euterpe.'] (۱) راگ کی دیوی ۔ (۲) تاڑ کے درختوں کی ایک صنف ۔

Euterpean : (a) موسیقی سے متعلق ۔

Eutexia : (n) [Gr. 'eutexia.'] جلد پگھلنے کی خاصیت ۔

Euthanasia/Euthanasy : (n) [Gr. 'euthanasia.'] سہل اور بےایذا موت : خاص کر لاعلاج اورتکلیف دہ امراض میں بالقصد ایسی موت کے اسباب مہیا کرنا؛ رحمدلانہ انقطاع حیات ۔

Euthenics : (n) [Gr. 'euthenein.'] (اخلاقیات) علم تہذیب الاخلاق : ثقافیات : (سماجیات) علم اصلاحی ماحول ۔

Eutheria : (n) [L.'eu+ theria'] ۔ (حیوانیات) مشیمی حیوانات

Eutopia : (n) مکمل شادمانی کی جگہ ۔

Eutrophia/Eutrophy : (n) [Gr.eutrophia.] (طب)صحیح تغذیہ ۔

Eutrophic : (a) تغذیہ بڑھانے والا ۔

Eutropy : (n) (کیمیا) صحیح روپ ۔

Eutychian : (a) [L.'Eutychianus.'] Eutyches سےمتعلق یا اس کے اصولوں کی پیروی سے متعلق ۔

Eutychian : (n) Eutyches کا پیرو ۔

Eutychianism : (n) یہ رفض یابہ‌عقیدگی کہ حضرت عیسیٰ کی انسانی فطرت ان کی ربانی فطرت میں کھو گئی تھی ۔

Euxenite : (n) [Gr.'euchenos.'+- ITE.] ایک قسم کا معدن جو ناروے میں پایا جاتا ہے ۔

Evacuant : (a&n) خالی کرنے والا؛ مقی ؛ قے آور؛ مفرغ ۔

Evacuate : (v) [L. evacuate-.] خارج کرنا؛ خالی کرنا(خصوصاً معدے یا اور کسی حصۂ جسم کا) ؛ چھوڑ دینا ؛ (خصوصاً فوج کا کسی مقام کو) ؛ قطعہ خارج کرنا؛ (نیزمجازاً ) خالی کر دینا ۔

Evacuated : (a) (عضویات) خلا دار ۔

Evacuation : (n) (عضویات) خلا کاری ؛ انخلا؛ تخلیہ ؛ (طب) افراغ ۔

Evacuator : (n) (۱) (عضویات) مفرغ ۔ (۲) خلا کار ۔

Evacuee : (n) خطرناک جگہ سےنکال کر لایا ہوا ؛ مہاجر؛ پناہ گزیں ۔

Evadable : (a) جس سے مفر ممکن ہو ۔

Evade : (v) [Fr.'evader.'] ٹال جانا ؛ بچ نکلنا ؛ (زد، حملے ، چوٹ ، چال وغیرہ سے) بچا جانا؛ پی جانا ؛ اڑاجانا ۔

Evader : (n) بچ نکلنے والا ؛ ٹال جانے والا ۔

Evadingly : (adv.) ٹالتے ہوئے ؛ بچ نکلتے ہوئے ۔

Evagation : (n) [Fr.] آوارہ گردی ۔

Evaginable : (a) جس کو الٹا جا سکے ۔

Evaginate : (v) ['evaginate-'] (عضویات) (نلکی نما اعضاکو) الٹ دینا ؛ اندر کاحصہ باہر کر دینا ۔

Evaginate : (a) (نباتیات ، حیوانیات) بے غلاف ۔

Evagination : (n) (طب ، حیوانیات) بروز؛ برگردانی ۔

Evaluable : (a) قیمت لگانے کے لائق ۔

Evaluate : (v)[OFr.'evaluer.'] قیمت لگانا ؛ آنکنا ؛ تشخیص کرنا؛ اعداد کے ذریعے سے ظاہر کرنا ۔

Evaluation : (n) (معاشیات) تقویم؛ تشخیص مالیت ؛ (سماجیات) تعین قدر ۔

Evaluation sheet : (n) (معاشیات) فردتشخیص ۔

Evanesce : (v) اوجھل ہوجانا ؛ ہٹ جانا ؛ مٹ جانا ؛ محو ہو جانا ۔

Evanescence : (n) زود پذیری ؛ فنا پذیری ؛ عارضی پن ۔

Evanescent : (a) (نقش، صورت وغیرہ) جلد مٹنے والی ؛ (ریاضیات) اقل ؛ جلد مرجھا جانے والا ؛ جلد بھول جانے والا ۔

Evanescently : (adv.) عارضی طور پر ۔

Evangel/Evangile : (n) [OFr.'evangile.'] (قدیم) انجیل ؛ اناجیل اربعہ میں سے کوئی ایک ؛ (سیاسی) عقیدہ یا اصول ۔

Evangel : (n) [Gr.'evangelos.'] اناجیل اربعہ کے مؤلفین میں سے ایک مبلغ انجیل ؛ وہ شخص جو مشنری کانہ ہو لیکن تبلیغ کا کام بطورخود کرتا ھے ۔

Evangelian sacrifice : (n) [Gr.'(ta)evangelia.'] نذر یا قربانی جو اچھی خبر پانے پر دیا جائے ۔

Evangelic/-al : (a&n) (۱) انجیلی؛ مطابق تعلیم یا مسیحیت؛ پروٹسٹنٹ عیسائیوں کےاس عقیدے کے مطابق کہ انجیل کا لب لباب یہ کہ نجات کا انحصار عقیدے یا ایمان پر ھے نہ کہ اعمال صالحہ اور مراسم مذہبی پر ۔ (۲) اس عقیدے کا قائل ۔

Evangelicalism : (n) پروٹسٹنٹ کا یہ عقیدہ کہ انجیل کا لب لباب یہ ھے کہ نجات کا انحصارعقیدےیا ایمان پر ھے نہ کہ اعمال صالحہ اور مراسم مذہبی پر ۔

Evangelically : (adv.) اس عقیدے کی رو سے کہ انجیل کا لب لباب یہ ھے کہ نجات کا انحصارعقیدےیا ایمان پر ھے نہ کہ اعمال صالحہ اور مراسم مذہبی پر ۔

Evangelicity : (n) پروٹسٹنٹ ہونا ۔

Evangelism : (n) (۱) اشاعت انجیل ؛ تبلیغ انجیل ۔ (۲) دیکھو Evangelicalisn ۔

Evangelist : (n) [OFr.'evangeliste.'] دیکھو Evangel

Evangelistic : (a) چاروں مؤلفین انجیل کے متعلق ؛ مبلغین انجیل کے متعلق ؛ نیز بمعنی Easngelical ۔

Evangelistship : (n) اناجیل اربعہ کے مؤلفین کا رتبہ ۔

Evangelistry : (n)[med.L'evangelistarium.'] (۱) اناجیل اربعہ کانسخہ ۔ (۲) کتاب جس میں اناجیل اربعہ کے وہ حصےہوتے ہیں جو عبادت میں استعمال ہوتےہیں ۔

Evangelization : (n) اشاعت مسیحیت ۔

Evangelize : (v) [L.'evangelizare.'] انجیل کی تبلیغ کرنا ؛ مسیحیت کی جانب لانا ۔

Evangelizer : (n) انجیل کی تبلیغ کرنے والا ۔

Evanid : (a) [L.'evanidus.'] (۱) غائب ہونے والا ۔(۲) کمزور ۔

Evanish : (v) [L.'evaniss.'] غائب ہو جانا ؛ معدوم ہو جانا ۔

Evanishment : (n) غائب ہو جانا ۔

Evansite : (n) الومینیم کا آبدار فاسفیٹ ۔

Evaporable : (a) تبخیر؛ پذیر ؛ جس میں بھاپ بننے کی صلاحیت ہو ۔

Evaporate : (v) [L.'evaproat-] تبخیر ؛ بخار بنادینا ؛ سیلات کو بخارات میں تبدیل کر دینا؛ بخاربن جانا؛ بخارمیں اڑ جانا ؛ رطوبت خارج کرنا ۔

Evaporation : (n) تبخیر ۔

Evaporative : (a) بھاپ بن کر اڑجانے والا ؛ تبخیر سےمتعلق تبخیری ۔

Evaporator : (n) بھاپ بننے والا (شخص یا آلہ) ؛ (کیمیا) باخر ۔

Evaporimeter/- ometer : (n) (موسم) تبخیر پیما ۔

Evaporize : (v) بخار بنا دینا ۔

Evaporograph : (n) تبخیر نگار ۔

Evasible : (a) جس کو ٹالا جا سکے ۔

Evasion : (n) حیلہ حوالہ ؛ ٹالابالا ؛ لیت ولعل ؛ حیلہ بازی ؛ ٹال مٹول ۔

Evasive : (a) ٹالنے والا ؛لیت ولعل کرنے ولا ۔

Evasive answer : (n) گول مول جواب ۔

Evasively : (adv.) ٹال مٹول یا حیلے حوالے سے ؛ ٹالنے کے طور پر ۔

Evasiveness : (n) لیت ولعل ۔

Eve : (n) حوّا ؛ ما ما حوّا ۔

Daughter of eve : عورت ۔

Eve : (n) (۱) شام ۔ (۲) کسی کلیسائی تقریب یا کسی اور واقعے سے قبل کی شام ۔ (۳) (کسی واقعے کے وقوع سے) ذرا بیشتر ۔

Eve-churr : (n) پشہ خوار ۔

Eve-Jar : (n) دیکھو Eve-churr

Evectant : (n) [L. 'evect - + -ANT.'] (ریاضیات) ضد متغیرہ ۔

Evectics : (n) (طب) اصول صحت ؛ حفظ صحت ۔

Evection : (n) [L.'evectio.'] چاند کا اتار چڑھاؤ ؛ چاند کے طول البلد میں عدم یکسانیت ۔

Evectional : (a) چاند کے اتار چڑھاؤ سے متعلق ۔

Evector : (n) (ریاضیات) علامت ۔

Even : (n) [OE. 'aefen.'] (شاعری) شام ۔

Even : (a) [OE.'efen.'] (۱) ہموار ؛ یکساں ؛ برابر ؛ مسطح ؛ ہم سطح ۔ (۲) بلارو رعایت ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ مساوی بلحاظ شمار یا مقدار ۔ (۳) (مزاج) پُرسکون ؛ غیر منتشر ؛ جفت (مقابل طاق) ۔

Be even with : بدلا لینا ۔

Even-handed justice : بلا رو رعایت انصاف ۔

Of even date : اسی تاریخ کا ؛ ایک تاریخ کا ۔

Even : (adv.) بھی ؛ تک ؛ یہاں تک کہ ؛ حتیٰ کہ ۔

Even : (v) برابر یا ہموار کرنا ؛ مساوی سمجھنا ۔

Even beginning : (n) (لسانیات) صاف ہموار ابتداء ۔

Even number : (n) (ریاضیات) جفت اعداد ۔

Even stress : (n) (لسانیات) صاف یا ہموار بَل ۔

Even-tempered : (a) (فلسفہ) متوازن مزاج ۔

Evening : (n) شام ۔

Evening-dress : (n) شام کا رسمی لباس ۔

Evening-star : (n) (فلکیات) شام کا ستارہ (زہرہ) ۔

Evening-tide : (n) شام ۔

Evening-twilight : (n) شفق ۔

Evenly : (adv.) ٹھیک ٹھیک ؛ سکون خاطر سے ؛ برابر ؛ یکساں طور پر ۔

Evenly : (a) برابر ؛ ہموار یکساں ۔

Evenness : (n) ہمواری ؛ یکسانی ؛ مسطح پن ۔

Evensong : (n) [OE. 'aefen sang .'] شام کی نماز کلیسائے انگلستان کی ۔

Event : (n) واقعہ ؛ وقوع ؛ اہم واقعہ ۔

At all events : ہر حال میں ؛ بہر حال ؛ بہر صورت ؛ بہر تقدیر ؛ کچھ بھی کیوں نہ ہو ۔

Double event : دو شرطوں کا ایک وقت میں ہونا ۔

Incompatible events : (فلسفہ) متبائن وقوعات ۔

Eventful : (a) پُر ازواقعات (اہم) ۔

Eventide : (n) شام ۔

Eventless : (a) خالی ازواقعات (غیراہم) ۔

Eventration : (n) [Fr.] (۱) برآمد رودہ ۔ (۲) جنین بے رودہ ۔

Eventual : (a) [L.'eventus'+- AL.] شدنی ؛ بالآخر واقع ہونے والا ؛ آخری ۔

Eventually : (adv.) آخر کار ۔

Eventuality : (n) امکان ؛ امکان وقوع ۔

Eventuate : (v) بالآخر واقع ہونا ؛ (اچھا ، برا) ثابت ہونا ۔

Eventuation : (n) واقع ہونا ۔

Evenvalent : (a) (کیمیا) جفت گرفتہ ۔

Ever : (adv.) [OE.'aefre.'] ہمیشہ ؛ دائماً ؛ متواتر ؛ کبھی ۔

Better than ever : ہمیشہ سے بہتر ۔

For ever and a day : ہمیشہ کے لئے ؛ علی الدوام ۔

Ever after since : (adv.) جب سے ۔

Ever and anon : (adv.) کبھی کبھار ۔

Ever-being : (a) جو ہمیشہ موجود ہو ۔

Ever-blessed : (a) جو ہمیشہ مقدس ہو ۔

Ever-dwing : (a) دائم ۔

Ever-living : (a) باقی ۔

Everglade : (a) امریکا کا ایک دلدلی علاقہ : (صیغہ٭ جمع) جنوبی فلوریڈا کا ایک دلدل ۔

Evergreen : (a&n) سدابہار ؛ جو ہمیشہ سر سبزو شاداب رہے (نیز مجازاً) ۔

Everlasting : (a) (۱) دائمی ؛ ہمیشہ قائم رہنے والا؛ لازوال ۔ (۲) عرصےتک قائم رہنےوالا ۔

Everlasting : (n) (۱) پودے خشک ہوجانے کے بعد بھی شکل و رنگ قائم رکھنے والے ۔ (۲) ہمیشگی ؛ ابد ۔

Everlastingly : (adv.) ہمیشہ ہمیشہ ۔

Everlastingness : (n) ہمیشگی دوام ۔

Evermore : (adv.) ہمیشہ ؛ دائم ۔

Eversible : (a) جسے الٹ دیا جاسکے ۔

Eversion : (n) الٹ دینا ؛ انقلاب ۔

Eversive : (a) الٹ دینے والا ؛ انقلاب پیدا کرنے والا ۔

Evert : (v) [L.'evertere.'] (عضویات) (عضو) اندرسےباہر کی جانب الٹ دینا ؛ (قدیم) انقلاب (حکومت) ۔

Evertabral : (a) غیرفقاری ؛ بے ریڑھ والا ۔

Evertebrate : (v) ریڑھ کی ہڈی سے محروم کرنا ۔

Every : (a) [OE.'aefre.'] ہر ؛ ہر ایک ؛ کل ؛ ایک ایک ؛ ہرہر ؛ بالکل۔

Every bit a much : بالکل اتنا ہی ۔

Every body : (pron.) ہر شخص ۔

Every body : (eles): ہر دوسرا ؛ ہر اورشخص ۔

Every day : (n) ہرروز ؛ اتوار کے علاوہ کوئی روز ۔

Every now and then /Every now and again : بار بار ؛ گھڑی گھڑی ؛ ہر تھوڑی دیر کے بعد ؛ تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد ۔

Every once in a while : کبھی کبھی ؛ وقتاً فوقتاً ۔

Every one : (pron.) ہر شخص ۔

Every third day : ہر تیسرے دن ۔

Every three days : ہرتیسرے دن (میں ایک بار) ۔

Every whither : (adv.) ہر طرف ۔

Every day : (a) (۱) روزانہ ۔(۲) عام ۔

Everydayness : (n) عمومیت ۔

Everyhow : (adv.) ھر طرح ۔

Everything : (Pron.) (۱) کل ۔(۲) اہم ترین ۔(۳) ہرطرح کا ۔

Everyway : (adv.) ہرحیثیت سے ؛ ہرطرح ؛ بہ ہر طور ۔

Everywhen : (adv.) ہمیشہ ۔

Everywhere : (adv.) ہر جگہ ؛ ہر مقام پر ؛ ہر کہیں ۔

Everywhereness : (n) ہمہ جائی ۔

Evict : (v) [L.'evivt.'] قانونی چارہ جوئی کے ذریعہ گھر یا زمین سےبے دخل کرنا ۔

Evicted : (a) بےدخل کیا ہوا ۔

Eviction : (n) بے دخلی ؛ تخلیہ ۔

Evictor : (n) بے دخل کرنے والا ۔

Evidence : (n) [OEr.'evidence.'] (۱) شہادت؛ ہدایت ؛ (قانون) شہادت ؛ گواہی ؛ علامت ؛ نشان ؛ ثبوت ؛ واقعات جو کسی نتیجے تک لے جائیں ۔

Circular evidence : (فلسفہ) ثبوت دوری ۔

Circumstantial evidence: شہادت واقعات متعلقہ ؛ قرائنی ثبوت ؛ قرائنی شہادت ۔

Collateral evidence : (قانون) تائیدی شہادت ۔

External evidence : (قانون) بیرونی یا خارجی شہادت ۔

In evidence : نمایاں ؛ ظاہری ۔

Internal evidence : اندرونی یا داخلی شہادت ۔

Evidence : (v) شہادت دینا؛ تصدیق کرنا ؛ گواہی دینا ۔

Presumptive evidence : شہادت بلحاظ قیاس ۔

To call in evidence : بطور گواہ طلب کرنا ؛ شہادت میں طلب کرنا ۔

Verbal evidence : زبانی شہادت ۔

Evident : (a) [OFr.] ظاہر ؛ نمایاں ؛ بدیہی ؛ بیّن ۔

Evidential /Evidentiary : (a) متعلق بہ شہادت ۔

Evidentially : (adv.) شہادت کے طور پر ۔

Evidently : (adv.) بہ ظاہر ۔

Evidentness: (n) ظاہر ہونا ؛ نمایاں ہونا ۔

Evil: (a) [OE.'yfel.'] بُرا؛ بد؛ خراب ؛ مضر ؛ نقصان رساں ۔

The evil one : شیطان ۔

Evil : (n) گناہ ؛ برائی ؛ بدی ؛ معصیت ۔

King's evil : کنٹھ مالا ؛ خنازیر ۔

The social evil : قحبہ پن ؛ عصمت فروشی ۔

Evil-disposed : (a) مائل بہ بدی ۔

Evil-doer : (n) بد کار ۔

Evil-entreat : (n) بُرا برتاؤ ۔

Evil-eye : (n) بدنظر؛ نظربد ۔

Evilly : (adv.) بدی سے ۔

Evilness : (n) بدی ؛ شیطنت ۔

Evince : (v) [L.'evincerd .'] ظاہر کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ ثبوت دینا ؛ جتانا ۔

Evincible : (a) بطور ثبوت ۔

Evincibly : (adv.) ازروئے ثبوت

Evincive : (a) جتانے والا ؛ ظاہر کرنے والا ۔

Evirate: (v) [L.'evirat-'.] اختہ کرنا؛ (مجازاً) اوصاف مردانگی سے معرا کرنا ۔

Eviration : (n) اختہ کرنا ؛ نامرد بنانا ؛ (جراحی) اِخصا ؛ اختہ کرنا؛ (طب) تانث ۔

Evirato : (n) [It.] مخنث ۔

Eviscerate : (v) [L.'eviscerat-'.] انتیں وغیرہ نکال لینا ؛ (کسی شے کو) خالی کرنا ۔

Evisceration : (n) (۱)اسم ؛ مذکورہ بالا معنوں میں ۔ (۲) (جراحی) احشا برآری ؛ عضو برآری ۔

Evitable : (a) قابل پرہیز ۔

Evite : (n) نیم برہنہ عورت ۔

Evite : (v) [OFr.'eviter .'] پرہیز کرنا ؛ بچنا ۔

Evittate : (a) (نباتیات) بےقنات روغن ۔

Evocable : (a) [Fr. 'evocable.'] جو بلایا جا سکے ۔

Evocate: (v) [L. 'evocare.'] روحوں کو بلانا ۔

Evocation : (n) احضار (روح) ؛ روحوں کو بلانا ۔

Evocative : (a) ابھارنے والا ؛ اثر ڈالنے والا ۔

Evocator : (n) عامل احضار؛ روح آور ۔

Evocatory : (a) طلب کرنے والا ؛ حاضراتی ۔

Evoe/Evohe: (interj.) [L.] Bacchanalian: باخوشی نعرہ کا نعرہ ۔

Evoke : (v) [L.'evocare.'] (۱) پکارنا ۔(۲) (مُردے کی روح کو) مدد کےلئےبلانا ؛ حاضرات کرنا ۔(۳) (جذبات ، قویٰ وغیرہ کو) ابھارنا ۔(٤) عدالت اعلیٰ کی جانب طلب کرنا ۔

Evolute : (v) (۱) ارتقاء پذیر ہونا۔(۲) ترقی کرنا۔

Evolute : (a) (نباتیات) بر پیچہ ؛ (فلسفہ) ارتقائیہ ۔

Evolute : (n) (ارضیات) ایك انحنا جو دوسرے انحنا کا مرکزِ انحنا ہوتاھے ۔

Evolution : (n) (۱) کھلنا ؛ کُھلنا ۔(۲)واقعات کا ظہورترتیب کے ساتھ ۔ (۳) (حرارت ، گیس وغیرہ کا) اخراج ؛ نکلنا ۔ (٤) خط منحنی کا کھلنا ۔ (٥) کون ؛ نشو و نما ؛ ارتقاء ۔ (٦) (مقابل آفرینش) مادہ کائنات میں مرکزیت پیدا ہو کر اجرام فلکی کا ظہور میں آنا ۔(۷) سپاہ اور جہازوں کی نقل وحرکت میں تغیر ۔(۸) رقص وغیرہ میں گردش کرنا ۔

Linguistic evolution : (سماجیات) ایك خطی ارتقا۔

Phonetic evolution : صوتیاتی ارتقا۔

Evolutional /Evolutionary : (a) ارتقائی ؛ ارتقاسے متعلق ۔

Evolutionary linguistics : (n) (لسانیات) ارتقائی لسانیات ۔

Evolutionism : (n) ارتقائیت ؛ اصو ل ارتقاء ۔

Evolutionist : (n) مسئلہ ارتقاکا قائل ؛ ارتقائی ؛ (سماجیات) ارتقاء پسند ۔

Evolutionistic : (a) ارتقائی ۔

Evolutive : (a) ارتقا کی جانب مائل ؛ متعلق بہ ارتقا ۔

Evolvable/Evolvible : (a) جس کو کھولا جاسکے ؛ قابل اخراج؛ قابل استنباط ۔

Evolvate : (a) (نباتیات) بے برقع ۔

Evolve : (v) [L.'evolvere.'] پھیلانا؛ کھولنا؛ ترتیب کےساتھ لگانا؛ (گرمی وغیرہ کو) خارج کرنا؛ (واقعات ، نظریات وغیرہ کا) استنباط ؛ نمو ؛ نشو و نما ہونا (قدرتی طریقے سے)۔

Evolved : (a) مرتّب ۔

Evolvement : (n) استنباط؛ نشوونما ؛ نمو وغیرہ ؛ (حیاتیات) ارتقا ؛ (کیمیا) اخراج ۔

Evolvent : (a) نکلنے والا ۔

Evolver : (n) نکالنے والا ۔

Evolvulus : (n) [L.'evolvere.'] عشق پیچاں کی ایك جنس ۔

Evulsion : (n) زورسے کھینچنا یا نکالنا ؛ (جراحی) قلع ۔

Evviva : (n) [It.] نعرہ؛ تحسین ۔

Ewe : (n) [OE.'eowu.'] (حیوانیات) بھیڑی ؛ بھیڑ ۔

One's ewe lamb : عزیز یا محبوب چیز ۔

Ewe : (v) پتلی کھوکھلی گردن بنانا ۔

Ewe-neck : (n) پتلی گردن ۔

Ewer : (n) [AFr.] لوٹا ؛ پانی کابلوریں قرابہ جو سونے کے کمرے میں رکھ دیا جاتاھے ۔

Ewerer : (n) وہ نوکر جو کھانے کی میز پر لوگوں کے ہاتھ دھلواتا ھے ۔

Ewery/Ewry : (n) ہاتھ دھلوانے والے نوکر کاعہدہ یا کمرہ (شاہی گھرانے میں )۔

Ex - : (prep.) بمعنی خارج اور "میں سے" ۔

Ex : (prep.) بمعنی باہر ؛ سامنے ؛ تمام ؛ خارج ؛ سابق مثلاً Ex-chanchellor ۔

Ex-ante investment : (n) (تجارت) متوقع اصل کاری ۔

Ex-ante savings : (n) (تجارت) متوقع بچت ۔

Ex-dock : (adv.) (تجارت) گودی سے ۔

Ex-factory price : (n) (تجارت) کارخانہ قیمت ۔

Ex-libris : (n) [L.] لیبل (چٹ) کتاب کے اندر جس پر مالك کانام درج ہو ۔

Ex-librist : (n) کتابوں کے نام کی چٹ کو جمع کرنے والا ۔

Ex-mill price : (n) (معاشیات) قیمت برکارخانہ ۔

Ex-necessitate : خواہ مخواہ ۔

Ex-officio : (انتظامیہ) بربنائے عہدہ ؛ بہ حیثیت عہدہ ۔

Ex-parte statement : (n) بیان یکطرفہ ؛ یکطرفہ بیان ۔

Ex-professo : (adv.) [L.] پیشے کے لحاظ سے ۔

Ex-rights : (adv.&a.) (تجارت) بری از حقوق ۔

Ex-service : (a) شخص جو جنگ (خاص کر یورپ کی گذشتہ جنگ عظیم) میں شریک تھا ۔

Ex-ship : (adv.) (تجارت) جہاز سے ۔

Exacerbate : (v) [L.'exacerabt.'] (غصے، مرض ، درد وغیرہ کو) تیز کردینا ؛ بڑھا دینا ۔

Exacerbation : (n) زیادتی ؛ بیسی تیزی ؛ اشتعال ؛ (طب) تکثیر ؛ شدت مرض ۔

Exaevinate : (v) [Late. L.'exacercare.'] مغز نکالنا ۔

Exact : (a) [L.'exactus.'] ٹھیک ؛ قطعی ؛ درست ؛ صحیح ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ چھا تلا ؛ با قاعدہ ۔

Exact : (v) مُصرھونا؛ فوراً طلب کرنا ؛ جبراً وصول کرنا۔

Exact equation : (n) (ریاضیات) حاضر مساوات ۔

Exact interest : (n) (تجارت) قطعی سود ۔

Exact sciences : (n) علوم قطعیہ ؛ علوم صحیحہ ۔

Exact thinking : (n) (نفسیات) درست خیالی ۔

Exactable : (a) جس حد تک وصول کیاجا سکے ۔

Exacting : (a) سخت گیر؛ سخت (اشخاص واشیا) ۔

Exactingly : (adv.) سخت گیری سے ۔

Exactingness : (n) سخت گیری ۔

Exaction : (n) اخذ(زر) ؛ مطالبہ زاید یا خلاف قانون ؛ استحصال بالجبر؛ معمول سے زاید محصول یااخراج ۔

Exactitude : (n) [Fr.] صحت ؛ درستی ۔

Exactly : (adv.) بجا ؛ درست ؛ ٹھیک ۔

Exactness : (n) صحت ؛ چھا تلا ھونا ۔

Exactor : (n) وصول کرنے والا ۔

Exaggerate : (v) [L.'exaggerat.'] مبالغہ کرنا؛ بڑھا ؛ چڑھا کر بیان کرنا؛ نمک مرچ لگا کربیان کرنا ؛ تصویر میں (اصل کے کسی حصےکو) حد سےبڑا دکھانا ۔

Exaggeratedly/Exaggeratively : (adv.) مبالغے کے ساتھ ۔

Exaggeration : (n) مبالغہ ؛ غلو ؛ تعلی ۔

Exaggerative : (a) مبالغہ آمیز ۔

Exaggerator : (n) بڑھا چڑھا کربیان کرنے والا ؛ دون کی لینے والا ۔

Exairesis : (n) (جراحی) قطع عضو مضر ۔

Exalate : (a) (نباتیات ، حیوانیات) بے بازو ۔

Exalbuminous : (a) (نباتیات) بے البومنی ۔

Exalt (v) [L.'exaltare.'] بڑھانا ؛ بڑھانا چڑھانا؛ بلند کرنا ؛ وقعت دینا ؛ وصف و ثنا کرنا ؛ (رنگ وغیرہ کو) تیز کرنا ۔

Exaltation : (n) بلندی ؛ ترفع ؛ سرفرازی ؛ عروج ؛ غایت انبساط ؛ وجد (طب) علو ، وجد، خبط ، غلو (فلکیات) اوج (سیارہ ) ۔

Exalted : (a) (۱) بلند ؛ بلند مرتبہ ۔(۲) پرجوش ۔(۳) رفیع ۔

To exalt to the sky : آسمان پر چڑھانا ؛ تعریف کے پل باندھنا ۔

Exam : (n) Examination کامخفف ۔

Examen : (n) جانچ ؛ پرکھ۔

Examinable : (a) امتحان پذیر ۔

Examinant : (n) ممتحن ۔

Examinate : (n) امتحان دینے والا ؛ جس کا امتحان لیا جائے؛ ممتحن۔

Examination : (n) [Ofr.] امتحان ؛ جانچ ؛ غائر معائنہ ۔

Post mortem examination : لاش کا امتحان (چیر پھاڑ کر)۔

Examinational : (a) امتحانی ؛ امتحان سے متعلق ؛ امتحان پر مبنی ۔

Examinationism : (n) یہ نظریہ کہ امتحان کے ذریعہ ہی کسی کی صلاحیت کی جانچ کی جا سکتی ہے ۔

Examinator : (n) امتحان کا نظم ؛ ناظم امتحان ۔

Examinatorial : (a) ممتحن ؛ ممتحن سے متعلق ۔

Examine : (v) [OFr.'examiner.'] امتحان لینا ؛ جانچنا ؛ جانچ کرنا ؛ تحقیقات کرنا؛ تجسس کرنا ؛ پڑتالنا ؛ پڑتال کرنا ۔

Examinee : (n) دیکھو Examinate

Examiner : (n) امتحان لینے والا ؛ مُمتحن ؛ جانچنے والا ؛ پڑتالنے والا ۔

Examiner of accounts : (n) محاسب ۔

Examinership : (n) مُمتحن کا کام ۔

Examiningly : (adv.) جانچ کرتے ہوئے ۔

Example : (n) [OFr.] مثال ؛ تمثیل ؛ وہ واقعہ جس سے کلیے کی توضیح ہوتی ہو ؛ مشق ؛ نمونہ (صفت ، تصویر کشی وغیرہ) ؛ عبرت ؛ سبق ؛ نظیر ؛ مثال ؛ (قابل تقلید) ۔

Beyond,without,example : بے مثال ؛ بے نظیر ۔

Give set, a good example : اچھی مثال قائم کرنا ۔

Make an example of him : کسی کو دوسرے کے لئے سبق (یاباعث عبرت) قرار دینا ۔

Take example by : (کسی کی) تقلیدیانقل کرنا ۔

Example : (v) مثال دینا ۔

Exanimate : (a) بے جان ؛ مُردہ بےہمت ۔

Exanimo : (adv.) [L.] دل سے ؛ خلوص سے ۔

Exannulate : (a) بے حلقہ ۔

Exanthalose : (n) [Gr. 'exanthein.'] سوڈیم کاخام سلفیٹ ۔

Exanthem/ Exanthema : (n)[Late L.] (۱) (طب) بثور ؛ قوبار ۔ (۲) (نباتیات) پتوں کا بثور ۔

Exanthemata : (n) (طب) امراض ثورانی ؛ بثورات ۔

Exanthematic : (a) بثور سے متعلق ۔

Exanthematology : (n) علم امراض بثورات ۔

Exanthine : (n) [Gr. 'exanthin.'] زرد رنگ ۔

Exarate : (a) [L.'exaaratus.'] (حیوانیات) آزاد بازو ۔

Exarch : (n) [L. 'exarchus .'] (۱) (بازنطینی حکومت کی اصطلاح) دوردراز صوبے کا حاکم ؛ (کلیسائے مشرقی کی اصطلاح) پادری ؛ نائب پادری ۔ (۲) (نباتیات) برون آغازی۔

Exarchate : (n) دوردراز صوبے کے حاکم کا عہدہ ؛ پادری یا نائب پادری کا عہدہ ۔

Exareolate : (a) (نباتیات) غیر کثیر الاقطاع ۔

Exarillate : (a) (نباتیات) غیر قشرکی ۔

Exaristate : (a) (نباتیات) غیرریش دار ۔

Exarticulation : (n) (جراحی) بتر مفصل ۔

Exarticulate : (a) (حشریات) غیر حلقہ دار ؛ بے گرہ ۔

Exarticulate : (v) (حشریات) مَفصل سے کا ٹنا ۔

Exasperate : (a) درشت سطحی ۔

Exasperate : (v) [L.'exasperatus.'] (مرض، درد وغیرہ کا حال) ابتر کر دینا ؛ غصہ دلانا اور بھڑکانا ؛ اشتعال دینا ؛ برانگیختہ کرنا ۔

Exasperated : (a) (نفسیات) بپھرا ہوا ۔

Exasperator/-er : (n) اشتعال انگیز ۔

Exasperatingly : (adv.) اشتعال انگیز طور پر ۔

Exasperation : (n) سخت غصہ ؛ اشتعال ۔

Excalcarate : (a) دیکھو Ecalcarate

Excalibur : (n) [OFr,'escalibor.'] King Arther کنگ آرتھر کی تلوار کا نام ۔

Excamb/Excamble/Excambie: (v) آپس میں بدلنا (خصوصاً زمین) ۔

Excambion : (n) مُبادلہ خصوصاً زمین کا ۔

Excandescance/Excande scency : (n) [L.'excandescentia.'] حرارت ۔

Excandescent : (a) بہت گرم ۔

Excarnate : (a) بےگوشت ؛ بے جسم ۔

Excarnation : (n) (۱) شریانوں کو الگ کرنے کا طریقہ ۔ (۲) جسمانی حالتوں سےعلاحدگی ۔

Excathedra : (a) مُستند ۔

Excathedral : (a) مُستند ۔

Excavate : (v) [L.'excavat-.'] خول کرنا ؛ کھودنا ؛ کھوکھلا کرنا ؛ کھود کر نکالنا؛ کھود کرغار بنانا ۔

Excavate : (a) کھدا ہوا ۔

Excavatio : (n) (طب) مسفارہ ۔

Excavation : (n) کھدائی ؛ احتقار۔

Excavator : (n) کھود کرنکالنے والا ؛ حافر؛ کھدائی کرنےوالا ۔

Excavatorial/Excavatory : (a) کھدائی سے متعلق ۔

Exceed : (v) [OFr.'exceder.'] (حقوق یاحدود سے) تجاوزکرنا ؛ متجاوزھونا ؛ بڑھ جانا؛ آگےنکل جانا ؛ سبقت لےجانا ؛ مبالغہ کرنا ؛ غلو کرنا ؛ کھانے پینے میں بے اعتدالی کرنا ۔

Exceedable : (a) جس سے تجاوز کیا جاسکے ۔

Exceeding : (a) نہایت ۔

Exceeding/-ly : (adv.) بےحد ؛ بہت ہی ۔

Excel : (v) [L.'excellere .'] بڑھ جانا ؛ سبقت لے جانا ؛ بازی لے جانا ؛ شرف یا فضیلت رکھنا ۔

Excellence : (n) [OFr.'excellenee.'] (۱) افضیلت ؛ فضیلت ؛ شرف ؛ تفوق ؛ برتری ۔ (۲) وجہ شرف ؛ بنائے فضیلت ۔

Excellency : (n) (His, Her Your E.) سفیروں ،گورنروں ، ان کی خواتین اور دیگر عہدہ داروں کاخطاب ؛ فضیلت مآب ؛ عزت مآب ۔

Excellent : (a) بہت ہی اچھا ؛ نفیس ؛ ممتاز ؛ اعلیٰ ؛ افضل ؛ عمدہ ؛ خوب ۔

Excellently : (adv.) بہت خوبی سے؛ بہ طریق احسن ؛ بڑی نفاست سے ۔

Excelsior : (int.) [L.] اعلا ؛ ارفع ؛ اتّم ۔

Excelsior : (n) (امریکا میں) لکڑی کی ہلکی ہلکی چپٹیاں (مشین میں ہوا کو روکنے کےلئے) ۔

Excentral : (a) خارج المرکز ؛ بے مرکزہ ۔

Excentric/-al : (a) Eccentric/-al دیکھو

Except :(v) [L.'except.'] مستثنیٰ کرنا ؛ شمارسے کسی فرد کوالگ کردینا ؛ اعتراض کرنا ۔

Except : (prep.) بجز ؛ سوا ؛ با استثنا ۔

Except : (conj.) بجز ؛ الا ؛ مگر یہ کہ ۔

Excepted period : (n) (تجارت) مستثنیٰ مدت ۔

Exception : (n) استثنا ؛ مستثنیٰ ۔

To take exception to : اعتراض کرنا ؛ گرفت کرنا۔

Exceptionable : (a) قابل استثنا ؛ استثنائی ۔

Exceptional advantage : (n) غیرمعمولی فوائد ۔

Exceptionality : (n) خصوصیت ؛ مستثنیٰ ہونا ۔

Exceptionally : (adv.) مستثنیٰ طورپر؛ غیرمعمولی طورپر۔

Exceptive : (a) استثنائی ۔

Exceptive : (n) [L.'exceptivus.'] استثنائی لفظ ؛ حرف استثنا۔

Exceptively : (adv.) بطور استثنا ۔

Exceptor : (n) مملکت روم کے Court of Chancery کا کلرک ۔

Excerebration : (n) (جراحی) دماغ برآری ۔

Excerpt : (n) [L. 'excerptum.'] کسی کتاب وغیرہ سےاقتباس؛ کسی علمی رسالے وغیرہ سےلیا ہوا کوئی مضمون جس کی الگ اشاعت کی گئی ہو ؛ اقتباس ؛ انتخاب ۔

Excerpt : (v) اقتباس کرنا ؛ نکالنا ؛ نقل کرنا ۔

Excerptible : (a) قابل اقتباس ۔

Excerption : (n) اقتباس ؛ استخراج ۔

Excess : (n) [OFr.'exes.'] زیادتی ؛ تجاوز ؛ جائز حدود سے تجاوز ؛ کھانے پینے یا مے نوشی میں بےاعتدالی؛ افزونی ؛ بیشی ؛ انتہا ۔

In excess of : (سے) زائد ؛ (پر) مستزاد ۔

Excess : (a) زائد ۔

Excess baggage : (n) (تجارت) زائد اسباب ۔

Excess capacity : (n) (تجارت) زائداستعداد ۔

Excess clause : (n) (تجارت) زائد دفعہ ۔

Excess demand : (n) (تجارت) زائد مانگ ۔

Excess freight : (n) (تجارت) زائد محصول ۔

Excess insurance : (n) (تجارت) زائد رقم بیمہ ۔

Excess limit : (n) (تجارت) زائد حد ؛ بیشی حد ۔

Excess liquidity : (n) (تجارت) زائد نقد پذیری ۔

Excess luggage : (n) زائد اسباب ۔

Excess profit : (n) (تجارت) زائد منافع ؛ سر منافع ۔

Excess profit duty : (n) وہ محصول جو دوران جنگ میں منافع پر لگایا جائے ؛ سرمنافع محصول ۔

Excess reserve : (n) (تجارت) زائد رزرو ؛ زائد محفوظ (سرمایہ)۔

Excess supply : (n) (تجارت) زائد رسد ۔

Excessive : (a) بےحد؛ زیادہ ؛ بے شمار ؛ بے حساب ۔

Excessively : (adv.) بہت زیادہ ؛ انتہا سے بڑھ کر ۔

Excessivness : (n) زیادتی ۔

Exchange : (n) [ME.'eschange.'] مبادلہ ؛ صرافہ ؛ ادلابدلا ؛ (اسباب ، اسیران جنگ ، گھونسم گھونسا، گالی گلوچ کا فریقین کے درمیان) باہم دگر تبادلہ ؛ معاوضہ؛ پلٹا؛ تبادلہ زر؛ جو شے معاوضے میں حاصل ہو؛ مہاجنی؛ ساھو کاری ؛ ہنڈی ؛ ہنڈی کا لین دین ۔

Bill of exchange : ہنڈی ۔

Commodity exchange : (تجارت) بازار اجناس ۔

Currency exchange : (تجارت) کرنسی کاتبادلہ ۔

Current exchange : (تجارت) مروجہ مبادلہ ۔

Diffeece of exchange : (تجارت) بٹا ۔

Employment exchange : (تجارت) روزگار کا دفتر ۔

Equation of exchange : (تجارت) تبادلہ مساوات ۔

Equilibrium of exchange : (تجارت) مبادلہ توازن ۔

Favourable exchange : (تجارت) موافق مبادلہ ۔

Fluctuating exchange : متغیر مبادلہ ۔

Foreign exchange : مبادلہ خارجہ ۔

Par of exchange : مبادلہ مساوات ؛ برابر سرابر ۔

Rate of exchange : شرح مبادلہ ۔

Stock exchange : صرافہ ۔

Exchange : (v) (۱) مبادلہ کرنا ؛ تبادلہ کرنا ؛ ایک شے کے بدلے میں دوسری شے کا لینا دینا ۔(۲) (نگاہ ، مارپیٹ ، گالی گلوچ وغیرہ کا) ایک دوسرے کے مقابلے میں استعمال ہونا۔(۳) معاوضہ کرنا ؛ پلٹا کرنا ؛ ادلا بدلی کرنا ، دوسرے افسر سے تبادلہ منظور کراکے (ایک جہاز سے دوسرے میں یا ایک پلٹن سے دوسری پلٹن میں) جانا ۔ (٤) اسیر جنگ کا تبادلہ کرنا ۔(٥) بھنانا (روپےوغیرہ کا)۔

Exchange at par : مبادلہ مساوات ؛ برابرسرابر ۔

Exchange control : (n) (تجارت) مبادلی کنٹرول ۔

Exchange earning : (n) (تجارت) مبادلی آمدنی ۔

Exchange economy : (n) (تجارت) مبادلی معیشت ۔

Exchange equalisation account : (n) (تجارت) مبادلی برابری کھاتا۔

Exchange intervention : (n) (تجارت) مبادلی مداخلت۔

Exchange management : (n) (تجارت) مبادلی انتظام۔

Exchange rate : (n) (تجارت) مبادلی شرح۔

Exchange ratio : (n) (تجارت) مبادلی تناسب۔

Exchange stabilisation fund : (n) (تجارت) مبادلی استحکام فنڈ۔

Exchange stability : (n) (تجارت) مبادلی استحکام۔

Exchange value : (n) (تجارت) مبادلی قدر۔

Exchange year : (n) (تجارت )مبادل سال۔

Exchange ability : (n) (۱) استبدالی ؛ مبادلہ پذیری۔ (۲) (تجارت) مبادلی قابلیت۔

Exchangeable : (a) قابل تبادلہ؛ قابل مبادلہ ؛ مبادلہ پذیر۔

Exchangeablevalue : (n) قیمت جس کا اندازہ اس اسباب کی مالیت سے کیاجائے جو کسی چیز کے بدلے میں لیا جائے۔

Exchanger : (n) صرّاف۔

Exchangism : (n) (تجارت) مبادلیت۔

Exchequer : (n) [ME.'escheker.'] محکمہ خزانہ ؛ خزانہ عامرہ ؛ محکمہ جو سرکاری محاصل وصول کرانے اور جمع رکھنے کا مجاز ھوتاھے ؛ سرکاری خزانہ ؛ محکمہ مالیہ۔

Chancellor of the exchequer : برطانوی وزیر مالیات۔

Court of exchequer : اگلے زمانے میں انگلستان کی ایک قانونی عدالت جو بعد کو King's Bench Division میں ضم ھوگئی۔

Exchequer : (v) Court of exchequer میں مقدمہ دائر کرنا۔

Exchequer-bill : (n) نوٹ یا ہنڈی جو پارلیمنٹ کےاقتدار سےمروج شرح سود کے مطابق ھوتی ھے۔

Exchequer-bill-office : (n) وہ دفتر جہاں سے مالیاتی ہنڈی جاری کی جاتی اور بھنائی جاتی ھے۔

Excehquer- bond : (n) مالیاتی بانڈ۔

Exche quer-Chamber : (n) شاہی محکمہ مالیات۔

Exchequer-tallies : (n) کھانچے دار تیلیاں جن سے محکمہ مالیات کا حساب رکھا جاتا تھا۔

Excide : (v) [L. 'excidere.'] کاٹ کرالگ کرنا۔

Exipient : (n) [L.'excipient.'] سائغ۔

Exciple/ Excipule : (n) (نباتیات) جامیہ۔

Excipuliform : (a) (نباتیات) جام نما ؛ پیالہ صورت۔

Excipulum : (n) [L.] (نباتیات) جامیہ۔

Excise : (n) [MDU.'excijs.'] محصول سرکاری ؛ تہ بازاری ؛ مصنوعات ملکی پر محصول ؛ اندرون ملک میں فروخت یا تیاری سے پہلے چنگی ؛ داخلی محصول ؛ آب کاری۔

Excise : (v) محصول لینا ؛ زائد چنگی وصول کرنا ؛ (نیز مجازاً) طاقت سے بڑھ کر طلب کرنا یا کام لینا۔

Excise (-z) : (v) (کسی عضو ، جسم یا کتاب کی عبارت کو) کاٹ دینا ؛ کترلینا ؛ چاک کرنا۔

Excise duty : (n) محصول آبکاری۔

Excise man : (n) افسر آبکاری؛ داروغہ چنگی ؛ محصول لینےوالا ؛ محصِل۔

Excisable : (a) قابل محصول ؛ جس پرمحصول آبکاری لگے۔

Excision : (n) (۱) شق ؛ قطع ؛ قطع وبرید ؛ کام تمام کردینا؛ کانٹ چھانٹ ؛ اخراج۔ (۲) (جراحی) قطع استیصال۔ (۳) عمل قطع۔

Excitability : (n) اشتعال پذیری ؛ قابل اشتعال ؛ (طب) تحریک پذیری ؛ (نفسیات) زود رنجی۔

Excitable : (a) اشتعال پذیر؛ جلد برانگیختہ ھو جانےوالا۔

Excitant : (a&n) جوش میں لانے والے (واقعہ یا دوا) محرک ؛ (برقیات) برق انگیزہ۔

Excitation : (n) برانگیختگی ؛ مشتعلی ؛ جوش آفرینی ؛ (نباتیات) تحریک ؛ (حیوانیات) تحرک ؛ (برقیات) برق انگیزش ۔

Excitative : (a) جوش لانے والا ، مُحرک ۔

Excitatory : (a) جوش میں لانے والا ؛ جوش یا اشتعال پیدا کیا ہوا ۔

Excite : (v) (۱) (جذبات وغیرہ کو) برانگیختہ کرنا ؛ تحریک کرنا ؛ اشتعال دینا ؛ مشتعل کرنا۔ (۲) حرکت میں لانا ؛ بھڑکانا ؛ گرمانا؛ اکسانا؛ ابھارنا؛ جوش دلانا ۔ (۳) (عکاسی) پلیٹ میں عکس قبول کرنے کی قابلیت پیدا کرنا۔(٤) (برقیات) رو چلانا ؛ کسی مادّے میں حرکت پیدا کرنا ۔

Excitedly : (adv.) جوش سے ؛ گھبراہٹ سے ؛ اشتعال سے ۔

Excitement : (n) اشتعال ؛ جوش گھبراہٹ ؛ کھلبلی ؛ اشتعال انگیز شے ؛ ہیجان ۔

Exciter : (n) (۱) (طب) محرک ۔(۲) (برقیات) برق انگیز ۔ (۳) (ریڈیو) برق امواج زا ۔

Exciting : (a) اشتعال انگیز ؛ محرک ۔

Exciting cause : (n) (فلسفہ) علت محرکہ ۔

Exciting circuit : (برقیات) برق انگیز دور ۔

Excitomotor/Excito-motory : (a) (عضویات ،حیوانیات) مہیج حرکت ۔

Excitomuscular : (a) (عضویات) مہیج عضلہ ۔

Excitor : (n) (۱) دیکھو Exciter ۔ (۲) محرک ؛ مہیج (عصب) ۔

Exitovascular : (a) (عضویات) محرک عروق ۔

Excitron : (n) (برقیات)محرّکیہ ۔

Exclaim : (v) پکار اٹھنا ؛ چیخنا ؛ (غصے ، درد وغیرہ سے) چلا اٹھنا ۔

Exclaimagainst : (v) بہ آواز بلند الزام لگا نا ۔

Exclaimation : (n) چیخ پکار؛ بانگ پکار؛ الفاظ جو بطور فجائیہ استعمال کئے جائیں ۔

Note of exclamation : فجائی علامت؛ علامت فجائیہ ۔

Exclamation mark : (n) فجائیہ نشان ۔

Exclamatory : (a) فجائی ؛ فجائیہ سے متعلق ۔

Exclamatory pitch : (n) (لسانیات) فجائیہ ُسر ۔

Exclaimer : (n) پکارنے والا ۔

Exclave : (n) [ex+clave.] (۱) (جغرافیہ) بیرون خطہ ؛ بیرون ملک ۔(۲) (تشریح) الگ حصہ ؛ بیرونی جز ۔

Exclude : (v) [L.'excludere.'] (کسی شخص یا شےکو کسی مقام ، جماعت یاحق سے) خارج کر دینا ؛ نکال دینا؛ باہر کردینا ؛ مستثنیٰ کردینا۔

Excluded : (a) خارج کیا ہوا ؛ نکالا ہوا ؛ مطرود ۔

Excluded areas : (n) (تاریخ) مستثنیٰ حلقے ۔

Excluder : (n) خارج کرنے والا ؛ نکالنے والا ۔

Exclusion : (n) اخراج ؛ (طبیعیات) استثنا ۔

Exclusionary : (a) اخراجی ۔

Exclusioner : (n) اخراج کاحامی ۔

Exclusionism : (n) دوسروں کو حقوق سے محروم کرنے کا نظریہ ۔

Exclusionist : (n) دوسروں کو حقوق سے محروم کرنےوالا ۔

Exclusive : (a) نکال کر؛ (کسی چیزسے) خارج یامستثنیٰ ؛ منہا کر کے ؛ شامل نہ کر کے صرف خواص سے ربط ضبط کا خواہشمند؛ مخصوص؛ بلاشرکت غیرے ؛ کم آمیز ؛ محدود ؛ اختصاصی ۔

Exclusive bargain agency : (n) (تجارت) مخصوص سودابازی ایجنسی ۔

Exclusive dealer : (n) (تجارت) مخصوص ڈیلر؛ بلا شرکت غیرے ڈیلر ۔

Exclusively : (adv.) الاّ خارج کرکے ؛ مختص طورپر ؛ شامل نہ کر کے ۔

Exclusiveness : (n) خلوت پسندی ؛ الگ تھلگ رہنے کی خواہش ؛ تنہا پسندی ؛ نا ملنساری ۔

Exclusivism : (n) لاغیریت پسندی ؛ اکل کھراپن ۔

Exclusivist : (n) کسی نظریے کی اختصاصی صحت کا حامی ۔

Exclusory : (a) دیکھو Exclusive

Excogitate : (v) [L.'-excogitat.'] غور کرنا ؛ تدبیر نکالنا ۔

Excogitation : (n) غوروفکر؛ ادھیڑ بُن ؛ تدبیر؛ اختراع ۔

Excogitative : (a) غوروفکر یا ادھیڑبُن کی صلاحیت رکھنے والا (قوائے انسانی کے لئے) ۔

Excommunicable : (a) حقہ پانی بند کئے جانے کے لائق ؛ ذات باہر کئے جانے کے لائق ۔

Excommunicant : (n) ذات باہر کرنے والا یا کہا جانے والا ۔

Excommunicate : (a) ذات باہر کیا ہوا ۔

Excommunicate : (n) ذات نکالا شخص ۔

Excommunicate : (v) [L.'excommunicat-'] (دینیات) کسی شخص کو کلیسائی حقوق سے محروم کر دینا ؛ حقہ پانی بند کردینا ؛ ذات باہر کر دینا ۔

Excommunication : (n) (سماجیات) ذات نکالا ؛ (دینیات) دین بدری ؛ تکفیر؛ (فلسفہ) حقہ پانی بند؛ اخراج از جماعت ۔

Excommunicative : (a) ان حقوق سے محروم کرنے والی (چیزیا بات) ۔

Excommunicator : (n) ان حقوق سے محروم کرنے والا(شخص)۔

Excommunicatory : (a) محرومیت حقوق بالاسے متعلق ۔

Excoriable : (a) پوست کنی کے لائق یاقابل ۔

Excoriate : (a) پوست کنی کیاھوا ؛ پوست کندہ ۔

Excoriate : (v)[L.'excoriare.'] چمڑا ادھیڑنا؛ کھال کھینچنا ؛ پوست کنی کرنا ۔

Excoriation : (n) (۱) (طب) پوست کنی ؛ پوست تراشی ۔ (۲) خراش ۔

Excorticate : (v) L.'excorticat-.'] چھیلنا ۔

Excortication : (n) چھیلنا؛ چھلائی ۔

Excrement : (n) [Fr.] فضلہ ؛ گوبر ؛ غلیظ ؛ براز ۔

Excremental : (a) فضلے سے متعلق ؛ فضلے کا ۔

Excrementitial/Excrementitious : (a) نکما؛ بےکار(تلچھٹ وغیرہ)۔

Excrescence : (n) [L.'excroscentia.'] جسم حیوانی یانباتی پر کسی غیرطبعی شے کاپیدا ھوجانا ؛ پھوڑا ؛ پھنسی ؛ (طب) فضلہ ۔

Circular excrescence : (طب) اگنہ ؛ دائروی دنبل ۔

Watery excrescence : (طب) لولونی فضولہ ۔

Excrescent : (a) غیرطبعی (اضافہ) ؛ زائد؛ فضول ؛ حشو ۔

Excrescential : (a) بدگوش کا سا ؛ زائد ؛ فضول ؛ حشو ۔

Excreta : (n) [L.] (حیوانیات) فضلہ ۔

Excreta : (n) جسم سے خارج شدہ غلاظتیں ؛ بول برازوغیرہ ؛ (حیوانیات) براز؛ فضلات ۔

Excrete : (v) [L.'excret-'.] (حیوانات ونباتات کے جسم کا غلیظ مادہ) باہر پھینکنا یانکالنا ؛ فضلات جسم کو خارج کرنا ۔

Excretin/Excretine : (n) (کیمیا) ایک بلوری مادہ ($C_{20}H_{36}O_2$) ۔

Excretino : (n) اخراج (غلاظت ، فضلہ) ؛پسینہ؛ بول وبراز؛ ابراز ؛ فضلہ ۔

Excretive/Excretory : (a) اخراج کرنےوالا؛ اخراج میں معاون ۔

Excretolic acid : (n) انسانی فضلے سے حاصل کیا ھوا ایک روغنی ترشہ ۔

Excretory : (a) (حیوانیات) اخراجی ۔

Excretory organs : (n) (حیوانیات) اعضائے اخراجی ؛ اعضائے ابرازی۔

Excretory system : (n) (حیوانیات) اخراجی نظام ؛ (فلسفہ) نظام بول وبراز ۔

Excruciable : (a) شدیداذیت دئے جانے کےلائق ۔

Excruciate : (v) شدید اذیت پہنچانا ؛ دکھ دینا ؛ دماغی اذیت پہنچانا ۔

Excruciating : (a) سخت (درد) ۔

Excruciatingly : (adv.) اذیت سے ؛ دکھ کے ساتھ ۔

Excruciation : (n) شدید ایذا دہی ۔

Excubant : (a) [L.'excubant.'] نگہباں ۔

Exculpate : (v)[L.'exculpat–'] بری کرنا ؛ بےجرم وبے گناہ ٹھہرانا ؛ بری الذمہ قراردینا ۔

Exculpate : (a) بےقصور؛ بری الذمہ ۔

Exculpation : (n) بریت ؛ برأت ۔

Exculpative/Exculpatory : (a) معاون بریت (بیان ، شہادت وغیرہ)۔

Excurrent : (a) [L.'excurrent-.'] باہر کو بہتا ہوا ؛ قلب سے (شریانی خون ) بہتا ہوا ؛ باہر نکلنے کا راستہ دینے والا ؛ باہر کو نکلا ہوا ؛ (نباتیات ، حیوانیات) برون رو ۔

Excurse : (v) [L.'excurs.'] (۱) (شاذ) بھٹکنا ۔(۲)تفریح کے لئے جانا ۔

Excursion : (n) (۱) تفریحی سفر بہ نیت واپسی ؛ سیاحت ؛ سیر سپاٹا ؛ چند یار دوستوں کی مٹرگشت ؛ یورش؛ چڑھائی ؛ دھاوا ۔(۲) (ہیئت) راہ طبعی سےانحراف ۔(۳) (طبیعیات) حیطہ' ارتعاش ۔

Excursion : (v) تفریحی سفر کرنا ؛ سیر سپاٹا کرنا۔

Excursion of the eyeball : (n) (طب) انحراف مقلہ ۔

Excursion train : (n) تفریحی ریل گاڑی ؛ ریل گاڑی جو تفریح کرنے والوں کے لئے مخصوص ہوتی ھے ۔

Excursional : (a) سیرسپاٹے کےمتعلق ۔

Excursionary : (a) سیرسپاٹا کرنے والا ۔

Excursionist : (n) تفریحی سفرپر جانے والا ؛ سیر سپاٹا کرنےوالا؛ اکسکرشن؛ ریل گاڑی پر سفرکرنےوالا ۔

Excursionize : (v) تفریحی سفرکرنا؛ سیاحت کرنا؛ سیر سپاٹا کرنا ۔

Excursive : (a) (۱) تفریحی ۔ (۲) سرسری مطالعہ ۔ (۳) انحرافی ۔

Excursively : (adv.) بطورتفریح ۔

Excursiveness : (n) سرگشتگی ؛ بھٹکنا ۔

Excursus : (n)[L.] (۱) کتاب کی کسی مجمل بات پرتفصیلی بحث عموماً تتمےیاضمیمےمیں مقالہ ضمیمہ ؛ ضمیمہ ؛ تعلیقات ۔(۲) تجاوز ؛ اصل موضوع سے ہٹ جانا ۔

Excurvation : (n) برون خمیدگی ۔

Excurved : (a) برونٰ خمیدہ ۔

Excusable : (a) قابل معافی ۔

Excusableness : (n) قابل معافی ہونا ۔

Excusably : (adv.) عذرکےطورپر ۔

Excusator : (n) معافی دینےوالا؛ عذرپیش کرنےوالا۔

Excusatory : (a) ۔ عذردارانہ؛ معذرت کے(الفاظ، بیان وغیرہ)

Excuse : (v) [OFr.] معاف کرنا ؛ عفو کرنا ؛ درگذرکرنا ؛ عذر معذرت کرنا ؛ برأت کےطورپر پیش کرنا(کسی شخص یا فعل کا) ؛ (فرض سے) سبکدوش کرنا؛ بےقصورقرار دینا ۔

Excuse : (n) معافی؛ معذرت؛ وجہ معافی ؛ خدمت سے معافی چاہنے کی استدعا ؛ عذربرأت۔

Excuseless : (a) ناقابل معافی ۔

Excuser : (n) معافی دینےوالا ۔

Exeystation : (n) (حیوانیات) برون انبانی ؛ خروج ازانبان ۔

Exeat : (n) [L.] (۱) (مدر سے، کلیسائی علاقے وغیرہ سے) غیرحاضری کی اجازت ؛ رخصت ۔(۲) دیکھو Exit ۔

Execrable : (a) ملعون ؛ مردود ؛ قابل نفرت ۔

Excrably : (adv.) قابل نفریں طور پر ۔

Execrate : (v) [L.'execraat-'.] لعنت بھیجنا ؛ اظہار کراہت کرنا ؛ کوسنا ؛ سراپ دینا ؛ سراپنا ؛ نفرت کا اظہار کرنا ۔

Execration : (n) سراپ ؛ کوسنا ؛ کراہت ؛ نفرت ۔

Execrative : (a) پُرازلعنت ؛ سراپ بھرا ۔

Execratively : (adv.) بطور لعنت ۔

Execrator : (n) لعنت بھیجنے والا ؛ کوسنے والا ۔

Execratory : (a) لعنتی ۔

Executable : (a) قابل تعمیل ؛ قابل نفاذ ۔

Executancy : (n) گانے بجانے کی صلاحیت ۔

Executant : (n) [Fr.] (۱) تعمیل کرنےوالا ؛ عمل میں لانےوالا ۔ (۲) گانےبجانےوالا ۔

Executant : (a) گانے بجانے والا ۔

Execute : (v) [OFr.'executer.'] (۱)تعمیل کرنا ۔(۲) (قانونی سزا ، حکم وغیرہ کا) نفاذ کرنا ؛ عمل میں لانا؛ عمل درآمد کرنا ؛ بجا لانا۔ (۳) ( دستاویز وغیرہ کی) قانونی تکمیل مہر ، دستخط وغیرہ کے ذریعے سے کرنا۔ (٤) از روے قانون کسی جائداد یا ملك کا دینا ۔ (٥) فرض منصبی ادا کرنا ۔ (٦) (راگ) ادا کرنا ؛ (ناٹك وغیرہ) کرنا ۔(۷) پھانسی دینا ۔

Executer : (n) عامل ؛ تعمیل کنندہ ؛ وصیت کی تعمیل کرنے والا ۔

Execution : (n) (۱) کاروائی ؛ بجاآوری ۔(۲) تعمیل ؛ نفاذ ؛ ادائی ۔(۳) کمال فن موسیقی ۔(٤) (اسلحہ کی) قوت ہلاکت ۔(٥) ترقی ؛ ضبطی مال یا اسیری بہ علت عدم ادائے قرض ۔ (٦) پھانسی ؛ گردن زدنی ۔

Writ of execution : حکم نامہ جس کی رو سے شیرف عدالتی فیصلے کانفاذ کرتا ھے ۔

Executioneering : (a) پھانسی دینے والا ۔

Executioner : (n) جلاّد ۔

Executive : (a) انتظامی ؛ عاملہ ؛ نافذہ ۔

Executive : (n) (۱)حکومت کاصیغہ* انتظامی جس کا تعلق قوانین تعزیرات وغیرہ کے نفاذ سے ھے ؛ انتظامیہ ۔ (۲) قانون نافذ کرنے والاشخص یا اشخاص ۔

Executive trade agreement : (تجارت) باہمی تجارتی معاہدہ ۔

Executively : (adv.) انتظامی طورپر ۔

Executor : (n) [AFr. 'execut (o)ur.'] عامل ؛ تعمیل کنندہ ؛ وصی ؛ جس کے سپرد وصیت نامے کی تعمیل ہو ؛ وصیّت کی تعمیل کرنے والا ۔

Literary executor : وہ شخص جس کے سپرد مصنف کی غیر مطبوعہ تصنیف کی طباعت و اشاعت کا کام ہو ؛ ادبی وصی ۔

Executorial : (a) تعمیل وارنٹ کے متعلق ؛ عامل یاتعمیل کنندہ کے متعلق ۔

Executorship : (n) عامل کا منصب یا عہدہ ۔

Executory : (a) [med. L.'executorius.'] (۱) تعمیلی ؛ تعمیل سے متعلق ۔(۲) انتظامی ؛ نافذہ ؛ عاملہ ۔ (۳) (قانون) مستقبل میں تعمیل ہونے والا ۔

Executory : (n) مجلس انتظامیہ ۔

Executrix/Executress : (n) [L.] وصیت کی تکمیل کرنےوالی ؛ وصیّہ ۔

Exedra/ Exhedra : (n) [L.] (۱) (قدیم ، تعمیرات) ورزش گاہ کاپیش گاہ ۔(۲) اُسقف کا تخت ۔(۳) باہرکو نکلا ہوا طاق ۔

Exegesis : (n) [Gr. 'exegesis.'] تفسیر ؛ تشریح ؛ تاویل ؛ تعبیر ؛ (ریاضیات) حل مساوات (عملی) ۔

Exegete/Exegetist : (n) مفسر ۔

Exegetic/-al : (a) تفسیری ؛ تشریحی ؛ تاویلی ۔

Exegetic : (n) فن تفسیر ۔

Exegetically : (adv.) تفسیراً ؛ تشریحاً ؛ تاویلاً ۔

Exegetics : (n) (دینیات) علم تفسیر ۔

Exembryonate : (a) (نباتیات) بے جنین ۔

Exemplar : (n) نمونہ ؛ اُسوہ ؛ مثال ؛ نظیر ؛ نقل ۔

Exemplarily : (adv.) بطور عبرت یاتنبیہہ ؛ بطور مثال ۔

Exemplariness : (n) قابلیت ؛ خوبی (جو قابل تقلید ھو) ۔

Exemplarism : (n) (فلسفہ) نظریہ* مثالیت ۔

**Exemplarity : (n)** دیکھو Exemplariness

**Exemplary : (a)** قابل تقلید ؛ تمثیلی ؛ مثالی ؛ عبرت انگیز ؛ سبق آموز ۔

**Exemplary damages : (n)** گراں تاداں (بغرض عبرت یا تنبیہہ) ۔

**Exemplifiable : (a)** قابل مثال ۔

**Exemplification : (n)** مثال سے توضیح کرنا ؛ (فلسفہ) تمثیلی توضیح ۔

**Exemplificative : (a)** توضیحی ۔

**Exemplifier : (n)** مثال دینے والا ۔

**Exemplify : (v) [Med. L.'exemplificare.']** مثال دینا ؛ مثال دیکر سمجھانا؛ کسی چیز کی مثال بننا ؛ (دستاویز کی) باضابطہ مصدقہ نقل سرکاری مہر کے ساتھ تیار کرنا ۔

**Exempt : (a) [L.'exemptus.']** (۱) (محصول ، کوتاہیوں وغیرہ سے) پاک ، بری یا مستثنیٰ ۔ (۲) ٹیکس وغیرہ سے مستثنیٰ ؛ بری ۔

**Exempt : (n)** مستثنیٰ شخص ؛ اُسقفی دائرہ اختیارسے باہر شخص ۔

**Exempt : (n)** یومین گارڈ کے چار افسروں میں سےایک ۔

**Exempt : (v)** پاک کرنا؛ بری کرنا؛ مستثنیٰ کرنا ۔

**Exempt commodity : (n)** (تجارت) مستثنیٰ شے ۔

**Exempt service : (n)** مستثنیٰ خدمت ۔

**Exemptile : (a)** قابل استثنیٰ ۔

**Exemption : (n)** استثنا ۔

**Exemptive : (a)** استثنائی ۔

**Exencephalon : (n)** (طب) برون دماغی ۔

**Exencephalus : (n)** (طب) برون دماغ ۔

**Exendospermous : (a)** (نباتیات) غیر درون تخمہ ۔

**Exenterate : (v) [L.'exenterat-.']** (صرف مجازاً) فضلے کو خارج کرنا ؛ آنتیں وغیرہ نکال لینا ۔

**Exenterate : (a)** آنتیں نکالا ہوا ۔

**Exenteration : (n)** اخراج فضلہ ؛ (جراحی) معا برآری ۔

**Exenteritis : (n)** (طب) ورم بر معا ۔

**Exquatur : (n) [L.]** (۱)کسی حکومت کی طرف سے دوسری حکومت کے سفیر کا تسلیم کرنا ۔ (۲) پوپ کے تحت بشپ کو دنیوی اختیارات کا مجاز کرنا یا پوپ کے احکام کی اشاعت؛ (قانون) منظوری؛ مختارنامہ ؛ (تاریخ) پروانۂ تسلیم ؛ پروانہ قبولیت ۔

**Exequial : (a)** تجہیز وتکفین سے متعلق ۔

**Exequies : (n) [OFr.'exequies.']** رسوم تجہیز وتکفین ۔

**Exercisable : (a)** قابل عمل ؛ قابل استعمال ؛ مشق یا استعمال وغیرہ کے قابل ۔

**Exercise : (n) [OFr. 'exercice.']** (۱)( کسی عضو ، طاقت ، قوت یاحق کا) استعمال ۔(۲) (فرائض ، مراسم مذہبی، فضائل وغیرہ کی) عمل در آمد؛ تمرین ۔ (۳) کسرت ؛ ورزش ۔(٤) (جمع) قواعد ؛ فوجی قواعد۔(٥) (جسمانی، ذہنی یاروحانی) تربیت ۔ (٦) ریاضت ۔ (۷) علمی ڈگری کی تحصیل کےلئے زبانی امتحان (بحث) ۔(۸) سبق؛ مشق ۔ (۹) تقریب ۔

**Exercise : (v)** (۱) (قوت ، حق وغیرہ کا) استعمال کرنا ؛ عمل میں لانا ۔ (۲) مشق کرانا ۔ (۳) سدھانا ۔ (٤) (کسی کی قوتوں پر) بار ڈالنا۔(٥) پریشان کرنایا ہونا؛ دق کرنا یا ہونا ۔ (٦) (فرائض) بجا لانا ۔(۷)ورزش کرنا؛ کسرت کرنا ۔

**Exercise of (n)** (تاریخ) حق رائے دہندگی کا استعمال ۔

**Exerciser : (n)** ورزش کرنے والا ؛ ورزش کرنے کا ایک آلہ ۔

**Exercitation : (n) [L.'exercitatio -.']** مشق ؛ تمرین ؛ ادبیات یا خطابیات کی مشق ۔

**Exercitor : (n)** (قانون روما) جہاز کے روزانہ منافع کا حقدار ۔

**Exercitorian : (a)** جہاز کے روزانہ منافع سے متعلق ۔

Exeresis : (n) [Gr. 'exairesis .'] (جراحی) قطع عضو مضر : استیصال : بدر آوری ۔

Exergic : (a) (طب) مقلل توانائی ۔

Exergual : (a) سکے یا تمغے کی پشت پراصل تحریر کے نیچے چھٹی ہوئی جگہ یا وہاں پر کے کتبے سے متعلق ۔

Exergue : (a) [Fr.] سکے یا تمغے کی پشت پر اصل تحریر کے چھٹی ہوئی جگہ یا وہاں پر کا کتبہ ۔

Exert : (v) [L.'exert-'.] (۱) روز مارنا : کوشش کرنا؛ جدوجہد کرنا۔ (۲) (اثر یا قوت) سے کام لینا ۔

To exert one self : کوشش کرنا ۔

Exetion : (n) کوشش : سعی : مشقت ۔

Exertive : (a) محرک (عمل) ۔

Exes : (n) [abbrev.] (معاشیات) اخراجات ۔

Exeunt : (v) [l.] (تھیٹر) (دو یا زائد) ایکٹروں کا اسٹیج چھوڑنا ۔

Exeunt omnes : (n) [l.] سب (ایکٹروں کا) اسٹیج چھوڑنا ۔

Exfetation/Exfoetation : (n) [Ex-+L.'fetare'+-ATION.] (طب) بروں حمل : خارج الرحم حمل ۔

Exflagellation : (n) (حیوانیات) برون سوطیّت ۔

Exfoliate : (v)[L.'exfoliat.'] (۱) (ہڈی ، جلد ، معدنیات وغیرہ کا) چھلکا یا کھال اتارنا : پرت اتارنا ۔ (۲) (درختوں کی) چھال اتارنا ۔

Exfoliation : (n) (نباتیات) برگ ریزی : پت جھڑ؛ پوست ریزی ۔(۲) پرت ریزی ۔

Exfoliative : (a) (نباتیات) برگ ریز ۔

Exgratia payment : (n) (تجارت) نوازش ادائی ۔

Exhalable : (a) بخار بنائے جانے کے لائق ۔

Exhalant : (a) دم برار ۔

Exhalant : (n) دم برار رگ یا عضو ۔

Exhalation : (n) [L. 'exhalatio-'.] (۱) تبخیر : بھاپ : سانس ۔ (۲) کُہر ۔ (۳) باہر کا سانس : منہ کی بھاپ : بھپکا ۔(٤) غصے کی جھنجلاہٹ ۔

Exhale : (v) [OFr.'exhaler.'] (۱) بخاربنانا : اُڑانا : بھپکا چھوڑنا؛ بخارات کا اڑانا : (گیس وغیرہ) نکلنا یا چھوڑنا۔ (۲) بھپکا چھوٹنا ۔(۳) (غصے ، جوش وغیرہ کو) بھیڑ ، بھیڑیوں کی طرح سے نکال دینا ۔ (٤) (باہر کو) سانس لینا : حیوانی رطوبتوں کانہایت خفیف مقدار میں شرائن میں ہوکر (ناک یا منہ سے) باہر نکلنا؛ (حیوانیات) سانس چھوڑنا ۔

Exhalement : (n) دیکھو Exhalation

Exhaust : (n) [See Exhaust (v).] (انجن میں) استوانے کے اندر کی بھاپ کا کام پورا ہو جانے کے بعد اس کے نکال دینے کا راستہ : ظرف کو ہوا سے خالی کرنے کی ترکیب: جزئی خلا پیدا کرکے ہوائی رو پیدا کرنے کا آلہ ۔

Exhaust : (v)[L.'exhaust.'] (۱) (ہوا وغیرہ کو) کھینچ نکالنا۔ (۲) بالکل کام ختم کردینا : سارے کا سارا کام میں لے آنا ۔(۳) (ظرف کو اس کے) مشمولات سے خالی کرلینا ۔(٤) (کسی مسئلے کےمتعلق) جامع معلومات بہم پہنچانا ۔(٥) (کسی شخص یا حکومت کو) بالکل چوس لینا ۔(٦) تھکانا : تھکا ڈالنا ۔(۷) پیمانہ (صبر) لبریز کر دینا : ختم کر دینا ۔

Exhaust fan : (n) (انجینیئرنگ) نکاس پنکھا ۔

Exhaust flue : (n) (انجینیئرنگ) دود کش ۔

Exhaust injector : (n) آلہ ریخت ۔

Exhaust pipe : (n) بھاپ نکاس نلی ۔

Exhaust port : (n) (اسٹیم انجن میں) بھاپ نکلنے کاروزن ۔

Exhaust steam : (n) بھاپ انجن کا فاضل بھاپ جو استوانا سے نکلتا ھے ۔

Exhaustedly : (adv.) تھک کر: ختم کرکے ۔

Exhauster : (n) (۱) تھکانے والا ۔(۲) گیس نکالنے کی ترکیب ۔

Exhaustibility : (n) ختم ہو جانا : خاتمہ ۔

Exhaustible : (a) ختم ہو جانے والا ۔

Exhaustingly : (adv.) تھکاتے ہوئے ۔

Exhaustion : (n) (۱) سخت تھکاوٹ : ماندگی : ناتوانی : سلب قوت ۔(۲) تمام دوسری شقوں کو خارج کرکے ایک نتیجے تک پہنچنا ۔

Exhaustive : (a) محتوی ؛ مسئلے کا کوئی پہلو نہ چھوڑنے والا ؛ جامع ؛ مکمل ؛ جامع ومانع ۔

Exhaustively : (adv.) کامل طورسے ؛ جامع طور سے ۔

Exhaustiveness : (n) جامع یا محتوی ہونا ۔

Exhaustless : (a) ختم نہ ہونے والا ۔

Exhibit : (n) [L.'exhibitum .'] (۱) کوئی دستاویز یاچیز جو عدالت میں پیش ہو اور جس کا ذکر تحریری ثبوت میں کیا جائے ؛ تحریر منسلکہ ۔(۲) شے یا مجموعہ اشیاجیسے کوئی شخص یا کارخانہ کسی نمائش میں بھیجتا ھے ۔(۳) نمود؛ نمائش ؛ اظہار ؛ (طب) استعمال دوا ۔

Exhibit : (v) دکھانا ؛ ظاہر کرنا ؛ ملاحظہ میں پیش کرنا ؛ گزارنا ؛ نمائش کرنا یا لگانا ۔

Exhibitable : (a) قابل نمائش ۔

Exhibition : (n) [OFr.'exhibition.'] (۱) فنون لطیفہ کی نمائش ۔(۲) تعلیمی وظیفہ جو درسگاھوں کے خزانے کو دیا جائے ۔

To make an exhibition one self : اپنے کو دوسروں کی نظرمیں مضحکہ بنانا ۔

Exhibitional : (a) نمائشی ۔

Exhibitioner : (a) وظیفہ یاب (طالب علم) ۔

Exhibitionism : (n) نمائش پسندی ۔

Exhibitionist: (n) نمائش پسند ۔

Exhibitive : (a) نمائشی ۔

Exhibitively : (adv.) بطورنمائش ۔

Exhibitor : (n) نمائش میں اپنی چیزوں کو رکھنے والا ۔

Exhibitory : (a) چیز جو نمائش میں رکھی جائے؛ نمائشی ۔

Exhibite : (n) مشہودات ؛ معروضات ؛ اشیائے نمائش ۔

Exhilarant : (n&a) مفرح ؛ فرحت بخش ۔

Exhilarate : (v)[L.'exhilarat-'.] شگفتہ کرنا؛ فرحت بخشنا ۔

Exhilarating : (a) فرحت بخش ؛ مفرح ۔

Exhilaratingly : (adv.) بطور مفرح ؛ فرحت بخشتے ہوئے ۔

Exhilaration : (n) شگفتگی ؛ خوش وقتی ؛ نشاط ؛ فرحت ۔

Exhilarative : (a) شگفتگی پیداکرنے والی (شے) ۔

Exhilarator : (n) فرحت بخش ۔

Exhort : (v) [OFr.'exhorter.'] (۱) وعظ کہنا؛ نصیحت کرنا ؛ پند دینا ۔(۲) کارخیر کی وکالت کرنا اور اس پر آمادہ کرنا ۔

Exhortation : (n) نصیحت ؛ وعظ ؛ پند ؛ تاکید ۔

Exhortative : (a) نصیحت آمیز ؛ ناصحانہ ۔

Exhortatory : (a) دیکھو Exhortative

Exhorter : (n) وعظ نصیحت کرنے والا ۔

Exhumate/Exhume : (v) [L.'exhumat-', &Fr.'exhumer'.] مدفون کو کھود کر نکالنا (مجازاً) ۔

Exhumation : (n) مدفون کو کھود کر نکالنا۔

Exies : (n) [Sc.] (۱) کپکپی ؛ لرزہ ۔(۲) اختناق الرحم ۔

Exigeant : (a) [Fr.] سخت گیر ۔

Exigeante : (a) سخت گیر (عورت) ۔

Exigence/Exigency : (n) [OFr.] ضرورت اہم ؛ حالت شدید ؛ ناگہانی ضرورت ؛ ہنگامی صورت حال ؛ اشد ضرورت ۔

Exigent : (a) [L.'-exigent-.'] (۱) اہم ؛ ضروری ؛ اشد ۔ (۲) سخت ۔

Exigent of : طالب ؛ متوقع ۔

Exigents : (n) [OFr.] ضرورتیں ۔

Exigible : (a) [Fr.] جس کا مطالبہ کیا جائے ؛ قابل مطالبہ ۔

Exigifacias : (n) [L.] ضرورتیں ۔

Exiguity : (n) [L.'exiguitas.'] قلت ؛ خفت ۔

Exiguous : (a) [L.'exiguus.'] حقیر ؛ خرد ؛ قلیل ؛ خفیف ۔

Exiguousness : (n) قلت ؛ خفت ۔

Exilarch : (n) (تاریخ) جلا وطنوں کا حکمراں ۔

Exile : (n) [OFr.'exil.'] دیس نکالا ؛ جلا وطنی ؛ دیس تیاگ ؛ بن باس ۔

Exile : (n) [OFr.'exil.'] (شخص) جلا وطن ؛ دیس تیاگی ؛ بن باسی ۔

Exile : (v) [OFr.'exil(i)er.'] شہر بدر کرنا ؛ جلا وطن کرنا ؛ دیس نکالا دینا ۔

Exilement : (n) جلا وطنی ؛ دیس نکالا ؛ دیس تیاگ؛ بن باس ۔

Exilian : (a) پرانے زمانے میں یہودیوں کی جلاوطنی اور (بابل میں) اسیری سے متعلق ۔

Post-exilian : (یہودیوں کی) جلا وطنی کے بعد (کے زمانے) سے متعلق ۔

Exilic : (a) دیکھو Exilian

Exility : (n) [L.'exilitas.'] نزاکت ؛ پتلاپن ؛ تخفیف ؛ کم مائگی ؛ کمی ۔

Exindusiate : (a)[EX-+indusium+ Ate.] بے رختہ ؛ بے زیرگیر پوش ۔

Exine : (n) [Gr.] (نباتیات) زرجھلی ؛ زرابرا ۔

Exinguinal : (a)[Ex-+L.'inguen'--AL.] (حشریات ،حیوانیات) برون اُزلی ۔

Exinguinal : (n) مکڑوں وغیرہ کےپاؤں کا دوسرا قطع ۔

Exintine : (n) [L.'ex+intus'+-INE.] (نباتیات) زرابرہ اور زراستر کے بیچ کی جھلی ۔

Exion : (n) دیکھو Action

Exist : (v) [Back-formation frou Exis tence.] (۱) ھونا؛ موجود ھونا ؛ وجود رکھنا ؛ ہستی رکھنا ۔ (۲) (معین حالت میں) موجود یاواقع ھونا ۔ (۳) زندہ رہنا ۔

Existence : (n) [OFr.'existence.'] ھونا ؛ وجود زندگی ؛ طرز زندگی ؛ شے موجود؛ موجودات؛ کائنات ۔

A wretched,precarious,existence : تلخ ؛ غیر مطمئن زندگی ؛ برشاخ آھو ۔

Struggle for existence : جہد البقا؛ تنازع البقا۔

Existent : (a) موجود ؛واقعی ؛ زندہ ۔

Self existent : قائم بالذات ۔

Existent : (n) زندہ شخص یا شے ۔

Existential : (a) [Late L.'existentialis'] متعلق بہ وجود ؛ (منطق) متعلق بہ قضیہ ۔

Existential sentence : (n) (لسانیات) وجودی جملہ ۔

Existentialism : (n) وجودیت ۔

Existentially : (adv.) وجودی طور پر ۔

Existently : (adv.) زندہ طور پر ۔

Existibility /Existability : (n) زندہ ھونا ۔

Existing : (a) موجود ؛ زندہ ۔

Exit : (n) [L.'exire.' exitus.'] ایکٹر کا اسٹیج سے رخصت ھونا ؛ موت ؛ روانگی ؛ باہر جانے کی آزادی ؛ اخراج ؛ باہر جانے کاراستہ ؛ نکاس ؛ مخرج ؛ خروج ۔

Exit : (v) (تھیٹر) اسٹیج سے رخصت ھونا ۔

Exite : (n) (حیوانیات) برونیہ ۔

Exitus : (n) [L.] (۱) (انجینیئرنگ) نکاس ؛ مخرج ۔ (۲) (طب) سقوط ؛ خروج ؛ مرض کی مہلک حالت ؛ موت ۔ (۳) اختتام ؛ نتیجہ ۔ (٤) برآمدی محصول ۔ (٥) مبرز ۔

Exmeridian : (n) (فلکیات) ورائے نصف النہار ۔

Exmero motu : بہ رضا و رغبت ۔

Exo : (سابقہ) بَرون ؛ خارجی ۔

Exocardiac/-al : (a) (تشریح) برون قلبی ؛ خارج القلب ۔

Exocarp : (n) (نباتیات) برون ثمر ۔

Exoccipatals : (n) عظم قذالی کا بیرونی حصہ ۔

Exoccipetal : (a) برون عظم قذالی ۔

Exocentric : (a) (لسانیات) بیرون مرکزی ۔

Exocoele : (n) (حیوانیات) برون قعر ۔

Exocoelar : (a) برون قعری ۔

Exococlom/Exocolitis : (n) (طب) ورم برقولون ؛ ورم محلاف قولون ۔

Exocone : (a) (حیوانیات) برون مخروطیہ ۔

Exocrine : (a) (حیوانیات ، طب) برون افراز (غدود) ۔

Exoculation : (n) [med. L.'exoculatio-'.] اندھابنانا ؛ آنکھیں نکالنا ۔

Exode : (n) [Fr.'exode.'] (۱) (یونانی ڈرامہ) انجام ڈرامہ ۔ (۲) (رومی ڈرامہ) سوانگ یا سانگ ؛ نقل ۔

Exoderm : (n) برون ادمہ ؛ جلد جرثومہ کا بالائی پرت ؛ برون جلد ۔

Exodic : (a) [Gr.'exodos.'] (۱) برآور خروجی ۔ (۲) ہجرت سے متعلق ۔

Exodium : (n) [Gr.'exodion.'] دیکھو Exode

Exodontia : (n) (طب) برون دندانی ۔

Exodus/Exody : (n) [L.'Enodus.'] (۱) (بائبل) خروج ؛ کتاب الخروج ؛ ہجرت ؛ مہاجرت ۔ (۲) کوچ ؛ خروج ۔ (۳) بنی اسرائیل کا کوچ مصر سے ۔

Exogamete : (n) (حیوانیات) برون زواجہ ۔

Exogamic : (a) ازدواج خارجی سے متعلق ۔

Exogamous : (a) ازدواج خارجی کے متعلق ۔

Exogamy : (n) رواج جس کے مطابق مرد اپنے قبیلے کے باہر ہی شادی کرسکتا ہے ؛ ازدواج خارجی ؛ اگوت بیاہ ۔

Caln exogamy : (سماجیات) اگوت بیاہ ۔

Tribal exogamy : (سماجیات) بیرون قبیلہ زوجیت ۔

Exogastric : (a) (تشریح ، حیوانیات) برون معدی ؛ برون شکمی ۔

Exogastrula : (a) برون شکمیہ ۔

Exogen : (n) وہ پودا جس کے ڈنٹھل کا نمو باہر کے ذخیرے پر ہوتا ہے ؛ بر نموئی ۔

Exogenetic : (a) بر نمو ۔

Exogenous : (a) (۱) (نباتیات) بر نمو ؛ برون زاد ۔ (۲) (مرضیات) برو روئندہ ؛ خارجی ۔

Exogenous budding : (n) (نباتیات) بر نمو کلیاں ۔

Exogenous change : (تجارت) بروں زار تبدیلی ۔

Exogenous dome : (n) بر نمو گنبد ۔

Exogenously : (adv.) برون زادانہ ۔

Exognath : (n) [Gr.'gnathos.'] (حیوانیات) برون فلّہ ۔

Exolever : (n) (میکانیات) بیرم دندان ؛ دندان کش بیرم ۔

Exolinguistics : (n) (لسانیات) مابعد لسانیات ۔

Exomion/Exomis : (n) [Gr.'exomis.'] صدری ۔

Exomologesis : (n) [Gr.'exomologesis.'] مکمل اقرار ۔

Exomphalos : (n) [Gr.'exomphalos.'] (طب) فتق سرہ ؛ بروز سرہ ۔

Exon : (n) [Fr.] یومین گارڈ کے چار افسران میں سے ایک ۔

Exonarthex : (n) یونانی گرجا کی بیرونی دہلیز ۔

Exonerate : (v) [L.' - exonerat -'] بری کرنا ؛ بری الذمہ قرار دینا ؛ بے خطا ٹھہرانا ؛ (خدمت سے) سبکدوش ہونا ۔

Exonerate : (a) بری کیا ہوا ۔

Exoneration : (n) برأت ؛ بریت ؛ سبکدوشی ؛ معافیت ۔

Exonerative : (a) ذمہ داری میں تخفیف کرنے والا (واقعہ وغیرہ) ۔

Exoneretur : (n) [L.] بری کرنے والا ۔

Exoneretur : (n) [L.] ضمانت نامے پر اندراج کہ مدعاعلیہ جیل میں حاضر ہو گیا ہے ۔

Exopathic : (a) مرض جو جسم سے باہر پیدا ہو ؛ خارجی الاصل (مرضیات) ۔

Exoperidium : (n) [L.] (نباتیات) برون غلافہ ۔

Exophagous : (a) جو اپنے قبیلے کو نہ کھائے (مردم خور انسان یاحیوان) ؛ برون خور ۔

Exophagy : (n) برون خوری ؛ اپنے قبیلے والوں کو نہ کھانا ۔

Exophoria : (n) (طب) برون حول ۔

Exophthalmia : (n) [mod. L.] خروج چشم ؛ آنکھ کے ڈھیلے کا باہر نکل آنا ۔

Exophthalimic : (a) خروج چشم سے متعلق ۔

Exophthalmus/-os /Exophthalmy (n) [Gr.'exophthalmos'] دیکھو Exophthalmia

Exophyllous : (a) (نباتیات) عریاں برگ ۔

Exoplasm : (n) برمایہ ؛ جوہراولیہ کا سب سےاوپری پرت ۔

Exopodite : (n) برون پا (قشریہ) ۔

Exopoditic : (a) برون پایہ ۔

Exoptile : (a) بے رواں اکھوا والا ۔

Exorbital : (a) برون مدار ۔

Exorbitance : (n) مہنگا پن ؛ گرانی ۔

Exorbitant : (a) [L.'exorbitant -.'] (۱) بہت مہنگا ؛ نہایت گراں ۔(۲) بے انداز (قیمت مطالبات ، ہوس وغیرہ) ۔(۳) منحرف ۔

Exorbitantly : (adv.) گرانی سے ۔

Exorcise/Exorcize : (v) [OFr.] جھاڑ پھونک کرنا ؛ بھوت اتارنا ؛ آسیب اتارنا ؛ آسیب کےاثر سے پاک کرنا (مقام وغیرہ) ۔

Exorcism : (n) جھاڑ پھونک ۔

Exorcist : (n) جھاڑ پھونک کرنے والا ؛ اوجھا ؛ گنی ۔

Eexorcization : (n) جھاڑ پھونک کرنا ؛ بھوت اتارنا ۔

Exorcizer : (n) جھاڑ پھونک کرنے والا ؛ بھوت اتارنے والا ۔

Exordial : (a) تمہیدی ۔

Exordium : (n) [L.'exordior.'] آغاز ؛ دیباچہ ؛ مقدمہ ؛ تمہید (تقریر وغیرہ کی) ؛ پیش لفظ ۔

Exor(r)hiza : (n) (نباتیات) برون بیخہ ۔

Exor(r)hizal/Exorrhizous : (a) بے رُواں ؛ برون بیخہ ۔

Exoscopic : (a) برون بیں ۔

Exoscopically : (adv.) برون بیں طور پر ۔

Exosepsis : (n) (طب) خارجی عفونت ۔

Exoskelletal : (a) برکالبدی ؛ کالبد ظاہری سے متعلق ۔

Exoskeleton : (n) ہڈی یا کھال کے باہری پرت کا ڈھانچا (گھونگوں وغیرہ کا سخت خول) ؛ برون ڈھانچا ؛ برکالبد ؛ کالبد ظاہری ۔

Exosmose/Exosmosis : (n) اخراج آلانش (جسم کے کسی مسامدار حصے ، جیسےناک سے) (حیوانیات) برون نفوذ ۔

Exosperm : (n) برون تخم ۔

Exosporal : (a) برون بذرہ سے متعلق ۔

Exospore/Exosporium : (n) (نباتیات) برون بذرہ ۔

Exosporous : (a) برون بذرئی ۔

Exossate : (v) [L. -' exossat -'.] ہڈی نکال لینا ۔

Exossation : (n) ہڈی نکال لینا ۔

Exostome : (n) برون دہن ۔

Exostosed : (a) برون تعظُم میں مبتلا ۔

Exostosis : (n) [Gr.'exostosis.'] برون تعظُم ۔

Exostotic : (a) برون تعظم سے متعلق یا اس جیسا ۔

Exostracize : (n) [Gr. 'exostrakinzin.'] برادری سے خارج کرکے جلا وطن کرنا ۔

Exoteric : (a) [L.'exnoterieus.'] (۱) عام؛ معمولی ؛ عام پسند ؛ خارجی ؛ ظاہری - (۲) (جمع) اصول اور مسائل عامۃ الناس کے لئے -

Exoteric : (n) [Gr.'taexoterik.'] (۱) (عقائد ، مسائل ، تقریر وغیرہ) عوام کے لئے قابل فہم ، عامی ؛ عام فہم - (۲) (عام مریدین کا) حلقہ -

Exoterical : (a) عام فہم (عقائد وغیرہ) سے متعلق -

Exoterically : (adv.) عوام کے فہم کے مطابق -

Exoterics : (n) (تعمیرات) تعلیمات عمومی -

Exotery : (n) عام فہم عقائد وغیرہ -

Exotheca : (n) (حیوانیات) برون صرّہ -

Exothecal : (a) (حیوانیات) برون صرّی -

Exothecium : (n) (حیوانیات) برون صریہ -

Exothermal : (a) (کیمیا) حرارت زا ؛ مخرج حرارت -

Exotic : (a) [L.'exoticus.'] (پودے ، لفظ یا رسوم وغیرہ) غیر ملک سے لائے ہوئے ؛ بدیسی ؛ پردیسی ؛ غیر ملکی ؛ بیرونی -

Exotic : (n) غیر ملکی پودے -

Exoticism : (n) دخیل الفاظ یا محاورے -

Exotospore : (a) (نباتیات) بدیسی بذرہ -

Exotoxin : (n) سم خارجی ؛ برون سم -

Exotropia : (n) (طب) برون رخی -

Exotropism : (n) (طب) برون رخی -

Expand : (v) [L.'expandere.'] پھیلنا ؛ پھیلانا ؛ تشریح کرنا ؛ کھول کر بیان کرنا ؛ بڑا کرنا ؛ بڑھانا ؛ پھلانا ؛ کھولنا ؛ کشادہ کرنا ؛ وسعت دینا -

Expanding market : (n) (تجارت) توسیعی بازار ؛ توسیع پذیر منڈی ؛ وسیع بازار ؛ وسعت پذیر بازار -

Expanse : [mod. L.'expansum.'] وسیع رقبہ ؛ وسعت ؛ کشادگی ؛ پھیلاؤ -

Expansibility : (n) وسعت پذیری ؛ اتساع پذیری -

Expansible : (a) وسعت پذیر ؛ اتساع پذیر -

Expansibleness : (n) وسعت پذیری -

Expansibly : (adv.) وسعت پذیری سے -

Expansile : (a) قابل توسیع ؛ وسعت کا یا اس سے متعلق -

Expansion : (n) [Late. L. 'expansis.'] وسعت ؛ پھیلاؤ ؛ کاروبار کا پھیلاؤ ؛ توسیع زر ؛ انجن کے بیلن میں بھاپ کی زیادتی -

Diagonal expansion : (تجارت) قطری توسیع -

Economic expansion : (تجارت) معاشی توسیع -

Industrial expansion : (تجارت) صنعتی توسیع -

Monetary expansion : (تجارت) زری توسیع -

Triple expansion engine : وہ انجن جس میں بھاپ تین تین بیلنوں میں ہوکر گزرتی ہے؛ بھاپا انجن -

Expansion coupling : (n) اتساعی کنڈا -

Expansion curb : (n) اتساعی روک -

Expansion drum : (n) اتساعی چرخی -

Expansion engine : (n) اتساعی انجن -

Expansion gear : (n) بھاپ روکنے کا آلہ -

Expansion of credit : (n) (تجارت) قرض توسیع ؛ ادھار کی کشاد -

Expansion of currency : (n) اتساع زر -

Expansion out of demand : (n) (تجارت) طلب توسیع ؛ اتساع طلب -

Expansion joint : (n) اتساعی جوڑ -

Expansion stide : (n) اتساعی سلائڈ -

Expansion valve : (n) اتساعی صمام -

Expansionary : (a) توسیعی -

Expansionary impulse : (n) (تجارت) توسیعی امنگ -

Expansionism : (n) ارضی توسیع پسندی -

Fair-copy : (v) مبیضہ لکھنا یا صاف نقل کرنا ؛ تصحیح شدہ مسودے کی نقل کرنا ۔

Fair-curve : (n) (جہاز رانی) جہازکا خاکہ بنانے میں وہ ٹیڑھی میڑھی لکیر جو خاکے میں دکھائے جانے والے جہاز کے پرزے کے مطابق گھٹتی بڑھتی یا تبدیل ہوتی ہے ۔

Fair day's pay : (تجارت) مناسب یومیہ اجرت ۔

Fair day's work : (تجارت) مناسب یومیہ کام ۔

Fair deal : (n) (انتظامیہ) خوش معاملگی ۔

Fair-faced : (a) (۱) گوری یا حسین شکل والا ؛ گورا ؛ حسین ۔ (۲) خوشنما؛ شکیل ؛ خوبصورت ؛ صاف ؛ بےداغ ۔ (۳) (برے معنوں میں) بظاہر اچھا ۔

Fair game : (n) جائز شکار، حملہ وغیرہ ۔

Fair ground : (n) میلا گاہ ؛ نمائش گاہ ؛ وہ مقام جہاں میلا لگتا ہے ۔

Fair hair : (n) سنہرے بال ؛ بھورے بال ۔

Fair haired : (a) بھورے بالوں والا؛ سنہرے بالوں والا ۔

Fair Isle : (n) (۱) شٹلینڈ کے جزیروں میں سے ایک ؛ وہاں کےیا وہاں کی طرزپر بنے ہوئے اونی سامان ۔ (۲) سویٹر کی ایک قسم جس کی نسبت کہا جاتاہے کہ آرمیڈا کے ہسپانوئی بیڑے والے پہلے پہل انگلستان لائے ۔

Fair knowledge : (n) (انتظامیہ) مناسب علم ؛ خاصا علم ۔

Fair-lead : (n) (۱) (جہازرانی) کندے یا چرخی سے ہوکر اوپر کی طرف اس طرح رسّہ لگانا کہ جہاز کے مستول ؛ بلّیوں سے دوسرے رسّوں کے کٹنے یا رگڑ کھانے کا امکان نہ رہے ۔ (۲) دیکھو Fair leader ۔

Fair-leader : (n) (۱) (جہازرانی)رسّہ گردانی کےلئےلکڑی کے تختے کا ایک لمبا پتلا سوراخ دار ٹکڑا ؛ نیز لکڑی یا دھات کا وہ حلقہ جو رسوں میں یا بادبان کے سروں پر رگڑ سے بچانے کے لئے لگا دیا جاتا ہے ۔

Fair-maid : (n) (۱) گل چاندنی ؛ اوائل بہار کا سفید پھولدار پودا ۔(۲) دیکھو Fumade ۔

Fair maids of February/Ferbuary fair maid : (n) گل چاندنی ؛ اوائل بہار کا سفید پھول دار پودا ۔

Fair margin : (n) (تجارت) زائد نفع ؛ زائد رقم ؛ مناسب پڑتا ؛ مناسب حد ۔

Fair minded : (a) عادل ؛ انصاف کرنےوالا ۔

Fair name : (n) نیک نامی ۔

Fair play : (n) (۱) منصفی ؛ مساوی برتاؤ ؛ عدل ؛ انصاف ۔ (۲) اصولوں کے مطابق کھیل ۔

Fair price : (n) (۱) (معاشیات وتجارت) مناسب قیمت ۔ (۲) (انتظامیہ) مناسب نرخ ؛ مناسب دام ۔

Fair price shop : (n) (تجارت) مناسب قیمت دکان ۔

Fair rent : (n) (تجارت) مناسب لگان ۔

Fair speaker : (n) خوش اسلوب ؛ شستہ بیان ؛ معجز بیان ؛ سحر البیان ؛ فصیح ؛ خوش بیان ؛ شیریں کلام ۔

Fair-spoken : (n) (۱) (اشخاص کےلئے) خوش خلق ؛ ملنسار ؛ مہذب؛ لطیف ؛ شیریں زبان ؛ شیریں دہن ؛ شیریں مقال ۔ (۲) (الفاظ کےلئے) ہلکا؛ نرم ؛ خوشگوار۔

Fair tooled : (a) سُر اچھا ۔

Fair-trade : (n) (۱) باہمی آزاد تجارت (مابین اقوام) ؛ جائز تجارت ۔ (۲) اٹھارھویں صدی عیسوی میں یہ لفظ اسمگلنگ کے معنوں میں (اس لفظ کی ناگواری کو کم کرنے کے لئے) مستعمل تھا ۔ (۳) یہ نظریہ کہ آزاد تجارت کو رعایات باہم دگر کے اصول پر مبنی ہونا چاہئیے ۔

Fair trader : (n) (۱) جائز تجارت کرنے والا ؛ باہمی آزاد تجارت والے ممالک ۔ (۲) رعایات باہم دگر کےاصول پر مبنی آزاد تجارت کرنے والا یا اس نظریے کا حامی ۔

Fair treatment : (n) (انتظامیہ) حسن سلوک ۔

Fair wage : (n) (تجارت) مناسب اجرت ۔

Fari-weather : (n) خوشگوار (یعنی خشک) موسم۔

Fair-weather friends : اچھے وقت کے ساتھی ۔

Fair-wind : (n) موافق هَوا ؛ سازگار هَوا ۔

Fair-world : (n) دار السلام ؛ فلاحی ریاست / دنیا ۔

Fairfieldite : (n) [f.'fair field' in connecticut.] (معدنیات) کیلشیم ؛ میگنیز اور لوهے کا آبدار فاسفیٹ ۔

Fairies-arrow : (n) (۱) بهتنا ؛ وہ بیماری جس کا باعث بهوت پریت کو سمجها جاتاهے ۔ (۲) ایک چقماقی پیکان یا چقماق کی نوک جس کے متعلق یہ خیال کیا جاتا هے کہ پریاں موشیوں کو نشانہ بناتی ہیں ۔

Fairies table : (n) مختلف قسم کے سماروغ (سانپ کی چتهری)۔

Fairies-treasure/-wealth : (n) پریوں کی دی هوئی رقم جو تیزی سے ختم هوجاتی هے ۔

Fairily : (adv.) پریوں کی طرح ؛ ساحرانہ طورپر ۔

Fairing : (n) (۱) تحفہ ؛ سوغات ؛ سودا؛ ہدیہ ۔ (۲) وہ تحفہ جو کسی میلے سے خریدا جائے یا اس موقع پر دیا جائے۔

Fairing : (n) هَوائی مشین کی سطح کی چکنی اور دهارا نما (Stream-like) بناوٹ (هوا کی مزاحمت کم کرنے کےلئے) یا اس مقصد سے لگایا هوا ڈهانچہ ۔

Fairish : (a) عمدہ ؛ خاصا ؛ اچها ؛ کام چلاؤ ؛ متوسط ؛ اوسط درجے کا ؛ بڑا (عامیانہ)۔

Fairish : (adv.) خوش اسلوبی سے؛ اچهی طرح ؛ سلیقے سے؛ نسبتاً عمدہ (عامیانہ)۔

Fairly : (adv.] (۱) بالکل ؛ قطعی؛ تمام تر ۔(۲) خاصا ۔ (۳) انصاف سے ؛ کافی اچهی طرح سے؛ انصافاً ۔ (٤)صاف صاف؛ صفائی سے؛ صاف دلانہ ؛ بےلاگ ۔ (٥) جائز طورسے ؛ واضح طورسے ۔ (٦) صاف طورسے ؛ شرعاً ؛ قانوناً ۔ (۷) اعتدال سے ؛ معتدلانہ ۔(۸) حقیقی طورپر؛ حقیقتاً ؛ سچ مچ؛ دراصل ؛ واقعتاً ۔ (۹) برابر برابر ؛ متناسب طور سے ؛ نسبتاً ؛ از راہ تناسب ۔

Fairness : (n) (۱) حسن ؛ خوبصورتی ؛ خوب روئی ۔ (۲) صباحت؛ صاف رنگ هونا؛ (جلد وغیرہ کا) ؛ (۳) (انتظامیہ) خوش معاملگی ؛ انصاف ۔

Fairway/-Fare-way : (n) (۱) کسی ندی میں یا چٹانوں،ریتوں وغیرہ کے بیچ قابل جہازرانی؛ جہاز کاراستہ ۔

(۲) (گولف) گولف کورس میں ٹی اور پٹنگ گرین کے بیچ کا چکنا اورصاف ستهرا حصہ ؛ گولف کے میدان کی راہیں ۔

In a fair way to succeed : کامیابی کے لگ بهگ ۔

Fairy : (n) [OF. f.'faerie.'] (۱) (اساطیر) پری ؛ فوق الفطری ہستیوں میں سے سب سے چهوٹی ہستی جسے عموماً طلسماتی قوتوں کی حامل اور انسان کےہر اچهے برے میں دخل رکهنے والی تصور کیا جاتا هے ۔(۲) ساحرہ ؛ جادوگرنی ۔(۳) ایک چهوٹی حسین عورت یا بچہ ۔ (٤) طلسمات ۔ (٥) کسی عجیب وغریب واقعے، اتفاقی، عجیب یا حیرت انگیز ترقی وغیرہ کا بیان ۔

Fairy : (a) (۱) پریوں کا ؛ پریوں سے متعلق ؛ پریوں جیسا ؛ پری وش ؛ پری رو ۔ (۲) خیالی ؛ فرضی ؛ افسانے کا۔ (۳) خوبصورت؛ حسین ؛ خوب رو ؛ روپ ونت ؛ شکیل ۔(٤) نازک ؛ نرم ؛ نفیس ؛ نفیس بنایا هوا یا بُنا هوا ۔ (٥) ننها سا ؛ چهوٹا سا ۔ (٦) مسحور؛ لبهایا هوا ؛ جس سے دهوکا هوجائے ؛ فریب دہ ؛ پُر فریب ۔

Fairy bird : (n) (۱) (حیوانیات) خرشنہ ؛ دریائی ابابیل ۔ (۲) ایک قسم کا دریائی پرندہ جس کا قد معمولی مرغابی سے چهوٹا مگر چونچ بڑی هوتی هے ۔

Fairy cheeses : (n) (۱) (حیاتیات) خبازی ؛ پنیرک ۔ (۲) میوہ پنیرک کوتاہ ۔

Fairy-circle : (n) (۱) دیکهو Fairy-ring ۔(۲) پریوں کا رقص ۔(۳) رقص کرتی هوئی پریوں کا گهیرا یا دائرہ ۔(٤) ایک قسم کی صنوبری سدا بہار جهاڑی جو دائرہ نما شکل میں کثرت سے اُگتی هے ۔

Fairy-circled : (a) رقص کرتی هوئی پریوں سے بنے هوئے دائرے والا ؛ دائرہ دار ؛ پریوں کے دائرے والا ۔

Fairy cups : (n) (۱) ایک قسم کا ولایتی پودا جس کے پهول خوشبو دار اور زرد هوتے ہیں ؛ گاؤزباں ؛ Primula veris کا دوسرا نام ( ایک خود رو پودا جو چراگاهوں اور گهاس والے کناروں میں هوتا هے) ؛ گل پنجہٴ علی ۔ (۲) (امریکا) ایک طرح کا پودا جو مرطوب چراگاهوں میں اُگتا هے اورجس کا پهول سنہرا هوتا اور آغاز بہارمیں کهلتا هے؛ امریکی گاؤزباں ۔

Fairy cupped : (a) گاؤزباں کی شکل کا ؛ گل پنجہٴ علی جیسا۔

Fairy-dart : (n) دیکھو Fairies-arrow

Fairy-flax : (n) برسال اگنے والی ایک یورپی بوٹی جس کے پھول سفید یا زردی مائل سفید ہوتے ہیں اور جس کے بیج دست آور یا دافع قبض ہوتے ہیں۔

Fairy-grass : (n) ایک قسم کی گھاس۔

Fairy hood : (n) پری کا سا یا پرستانی حالت۔

Fairy lamps/- lights : (n) آرائشی فانوس ؛ چھوٹے رنگین قمقمے جو آرائش میں کام آتے ہیں۔

Fairy land : (n) (۱) پرستان ؛ پریوں کا مقام ؛ ارض الجن ؛ موطن ساحر ۔ (۲) دل فریب اور حسین جگہ۔

Fairy-loaf : (n) ایک متحجر بحری خارپشت جس کے متعلق قیاس کیا جاتا ھے کہ پریوں نے بنایا ھے۔

Fairy-martin : (n) ابابیل جیسا ایک چھوٹا، اڑنے والا آسٹریلوی حیوان جس کے اگلے اور پچھلے پاؤں چمگادڑوں کی طرح ایک چوڑی جھلی سے جڑے ہوتے ہیں جو اڑنے کے کام آتی ھے اس کو flying phalonger یا flying squirrel بھی کہتے ہیں۔

Fairy-money : (n) دیکھو Fairies-treasure

Fairy-mushroom : (n) سانپ کی چھتری۔

Fairy of the m[illegible] ایک شریر روح جو (تصور کیا جاتاھے کہ) کانوں (معادن) میں رہتی ھے۔

Fairy-ring : (n) (۱) گہرے رنگ کے گھاس کے حلقے جن کے متعلق کہاجاتا ھے کہ پریوں کےناچ سے پیدا ہوجاتے ہیں۔ (۲) گھاس کا وہ دائرہ جس کے گرد دوسرے رنگ کی گھاس اُگ آتی ہو اور جو دراصل مخصوص سماروغ کے اُگنے سے بن جاتا ھے مگر جسے عوام پریوں کے رقص کا نتیجہ سمجھتے ہیں۔

Fairy-shrimp : (n) ایک برطانوی میٹھے پانی والا قشری جانور۔

Fairy-stone : (n) (۱) ایک متحجر بحری خار پشت؛ بھدی اور عجیب و غریب شکل کا متحجر ۔ (۲) چقماقی پیکان ؛ چقماق کی نوک ؛ نوکدار پتھر۔

Fairy-tale : (n) [After F.'conte de fee'.] (۱) پریوں کی کہانی ؛ پریوں کا قصہ ۔ (۲) من گھڑت قصہ ؛ افسانہ۔

Fairydom : (n) پرستان۔

Fairyism : (n) (۱) پری پن ؛ سحرکاری ؛ ساحرانہ قوت۔ (۲) پریوں کے وجود کے حالات ؛ پرستان۔ (۳) پریوں کے وجود کا عقیدہ ؛ پریوں میں عقیدہ (رکھنا)۔

Fait accompli : (n) Fr.] امرواقعہ؛ قطعی فیصلہ؛ اٹل فیصلہ۔

Faith : (n) [L.'fidem'.] (۱) (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) اعتقاد؛ عقیدہ ۔ (۲) اعتبار؛ بھروسہ ؛ اعتماد۔ (۳) یقین ؛ اعتقاد ۔ (٤) (دینیات) اعتقاد ؛ ایمان۔ (٥) دین؛ مذہب ۔ (٦) معتقدات؛ عقائد ۔ (۷) وعدہ؛ قول قرار ؛ بچن۔ (۸) وفاداری۔

Bad faith : (n) فتورنیت ؛ بےاعتباری؛ بے اعتمادی ؛ فریبی؛ فریب کار۔

Breach of faith : نقض عہد؛ عہد شکنی ؛ اعتماد شکنی۔

By or on my, thy, etc faith : (n) (قسم کے طور پر) حقاً ایماناً ؛ ایمان سے ؛ ایمان کی قسم۔

Commanedr or father of the faithful : (سیاسیات) امیر المومنین ؛ خلیفہ۔

Father of the faithful : ابراہیم علیہ السلام۔

Good faith : (n) صدق ارادہ ؛ صدق نیت ؛ وفاداری ؛ حسن نیت۔

Implicit faith : (فلسفہ ، نفسیات، تعلیمات) کامل اعتقاد۔

In (good) faith : (adv.) حقیقت میں ؛ واقعی۔

My faith : (n) آدھی قسم : تقریباً نہیں کے برابر قسم۔

Of Faith : (n) جزو ایمان۔

On the faith of : ضمانت یا کفالت پر۔

Punic faith/Carthagiman-: (n) [L.'fides punica.'] غداری ؛ بے ایمانی۔

The faith : (n) (۱) دین حق ؛ سچا مذہب ؛ سچا دین۔ (۲) عیسائیت ؛ دین عیسوی۔

The faithful : (n) ایماندار ؛ مسلمان ؛ مومن : سچا مسلمان ۔

To engage, pledge, plight (one's)faith : عہد کرنا ؛ یقین دلانا ؛ قول وقرار کرنا ۔

To give (one's) faith : یقین دلانا؛ اعتماد دلانا ۔

To kee p, break or violate (one's)faith : : اعتبار کھونا ؛ اعتماد کھونا ۔

To perjure (one's)faith : جھوٹی قسم کھانا؛ ایمان فروشی کرنا ۔

To pin one's faith to or upon : کامل یقین یا اعتماد کرنا یا ھونا ۔

Faith-cure : (n) علاج بالاعتقاد ؛ دعا، تعویذ یا جھاڑ پھونک سے علاج ؛ شفا بالعقیدہ ۔

Faith healer : (n) دعا، تعویذ یا جھاڑپھونک میں اعتقادرکھنے والا یا ان کے ذریعہ علاج کرنے والا ۔

Faith healing : (n) دعا، تعویذ یا جھاڑ پھونک کے ذریعہ شفا ۔

Faith philosophy : (n) (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) فلسفہٴ اعتقاد ۔

Faithful : (a) (۱) وفادار؛ باوفا ؛ نمک حلال ؛ صادق القول ؛ امین ۔(۲) ایمان دار: سچائی کے ساتھ کام کرنے والا ؛ سچے دل اور سچی نیت سے کام کرنے والا ۔(۳) قابل اعتبار ؛ قابل اعتماد ؛ اعتبار کے لائق ؛ بھروسے کے لائق ۔ (٤) صحیح ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ مطابق حقیقت ؛ کالاصل ؛ مطابق اصل ۔ (٥) (خصوصاً جمع میں) سچےمعتقدین : کسی مذہبی فرقے کے راسخ العقیدہ لوگ ؛ مومن ؛ جماعت المومنین ۔

Faithfully : (adv.) پُر اعتماد طورپر ؛ مخلصانہ ؛ وفادارانہ ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ صحیح طورپر ؛ کامل یقین کے ساتھ ؛ کامل اعتبار سے ۔

To deal faithfully with : سچی سچی بات کہدینا ؛ کھری بات کہنا ۔

To promise faithfully : حتمی وعدہ کرنا ۔

Yours fatithfully : پکا وفادار ؛ خطوط کے آخرمیں نام سے پہلے لکھا جانے والا ایک رسمی فقرہ جو اب کاروباری خطوط میں زیادہ مستعمل ھے ۔

Faithfulness : (n) وفاداری؛ نمک حلالی ؛ ایمانداری ؛ صدق دلی ؛ امانت ؛ اخلاص ؛ صحت ؛ درستگی ۔

Faithless : (a) (۱) بے ایمان ؛ بے اعتقاد ۔(۲) غدار؛ ناقابل اعتبار ؛ غیر معتبر ؛ جھوٹا ؛ بے وفا ؛ دغاباز ۔ (۳) بے دین ؛ مرتد ؛ ملحد ؛ غیر مسیحی ۔

Faithlessly : (adv.) غداری سے ؛ بے وفائی سے ؛ بے اعتباری سے ؛ دغابازی سے ؛ غیر معتبر طور پر ؛ ملحدانہ ؛ بے ایمانی سے ۔

Faithlessness : (n) غداری ؛ بے وفائی ؛ دغابازی ؛ بے ایمانی ؛ بے دینی ؛ الحاد ؛ ارتداد ؛ نامسیحیت ۔

Faithworthy : (a) بھروسے کےلائق؛ قابل اعتماد؛ قابل اعتبار ۔

Faitour : (n) [L.'Factorem'.] (متروک) ٹھگ ؛ عیار ؛ فریبی ؛ خصوصاً وہ خانہ بدوش جو بیماری کابہانہ کرتا ھے یا قسمت کا حال بتانے کا ڈھونگ رچاتا ھے ۔

Fake : (n) (۱) (جہاز رانی) رسا ۔(۲) رسی یا رسے کا پیچ یا بل ؛ تار یا رسّے کی ایک لپیٹ جس طرح کنڈلی میں ھوتی ھے ۔

Fake : (n) (۱) (عامیانہ) چالبازی ؛ چال ؛ دھوکا ؛ اختراع ؛ گھڑی ھوئی بات یا بیان ؛ جعلی رپورٹ ۔ (۲) چالبازی کا آلہ کار ۔

Fake : (v) (جہاز رانی) رسّے کو کنڈلی کی شکل میں رکھنا؛ کنڈلی (Coil) بنانا ۔

Fake : (v) [Origin doubtful.] (۱) (عامیانہ) لیپ پوت کر قابل قبول بنانا ؛ دھوکا دہی کی غرض سےتحریف کرنا (دستاویزوغیرہ میں) ۔ (۲) بناوٹی بات کرنا ؛ یا بیان دینا ؛ چالبازی کرنا ؛ جُل دینا ؛ سازباز کرنا ۔(۳) (چوروں کی زبان میں) کوئی چال چلنا؛ کسی تدبیر کو انجام دینا؛ ختم کرنا؛ تباہ کرنا؛ غارتگری کرنا ؛ مجروح کرنا ؛ مارڈالنا ؛ لوٹ لینا ؛ بیکار کر دینا؛ چرا لینا ؛ یا چوری کرلینا ۔

Fakement - : (n) (عامیانہ) دھوکا ؛ چال ؛ حیلہ ؛ چغلی ؛ کوئی شے؛ کوئی چیز ٹھگنا؛ دھوکے سے روپیہ وغیرہ وصول کرلینا (بطوراسم) ۔

Faker : (n) دھوکا باز؛ چالیا ؛ چالباز ؛ جعلساز؛ ٹھگ ؛ لٹیرا ؛ چور ۔

Fakes : (n) (کان کنی) سلیٹی پتھر ۔

Faki : (n) [Arab. 'faqih'.] افریقہ میں اسکول کے اساتذہ کا خطاب ۔

Faking : (n) (سینما) کرتبی عکّاسی ۔

Fakir/Faquir/Fakeer : (n) [Arab. 'Faqir'.] (۱) مفلس ؛ غریب ؛ نادار ۔ (۲) درویش ؛ فقیر (خصوصاً مسلم) ۔ (۳) (غیرصحیح طور سے) ہندو بھگت ؛ ننگا جوگی یا سنیاسی ۔

Fal-lal : (n) (۱) ٹیپ ٹاپ؛ زیب و زینت کی چیزیں ؛ سامانِ آرائش ؛ کپڑوں کی غیر ضروری آرائش ؛ ٹھاٹ باٹ ۔(۲) دیکھو Fa-la ۔

Falbala : (n) [Origin unkn.] گوٹ ؛ مغزی ؛ زنانہ پیٹی کوٹ ؛ گلو بند وغیرہ کے لئے آرائشی لیس ؛ جھالر ؛ جھالر ؛ سنجاف ۔

Falcade : (n) [L.'falcala'.] (گھوڑسواری) لنگوری چال میں گھوڑے کی وہ حرکت جب کولہے اور پاؤں بہت نیچے جھک آتے ہیں ۔

Falcate : (a) [L.'Falcatus'.] (تشریح وغیرہ) ہنسیا کی طرح جھکا ہوا یا مُڑا ہوا ؛ درانتی نما ؛ خمیدہ ؛ ہلال نما ؛ ہلال آسا (حیوانیات، نباتیات) منجلی ؛ داسی ۔

Falcated : (a) (ہیئت) ہلالی (قمر) داسی ۔

Falchion : (n) [vulg.L.'falcionem'.] چوڑی ، خم کھائی ہوئی تلوار ؛ تیغہ ۔

Falcidian : (a) [from'falcidius+-AN'.] (فرانسیسی قانون) فالسیڈیوس کا رائج کردہ قانون جس کے مطابق کسی رومن شہری کو اپنی ملکیت کا کم سے کم چوتھائی حصہ اپنے جائز وارثوں کےلئے چھوڑنے کی اجازت تھی ۔

Falcidian portion : (n) کسی رومن شہری کی ملکیت کا وہ چوتھائی حصہ جو فرانسیسی قانون کےمطابق شہری اپنے وارثوں کےلئے چھوڑنے کا مجاز تھا ۔

Falciform : (a)[f. L.'falx'.] (تشریح) درانتی نما؛ درانتی شکل؛ خمیدہ ؛ ہنسیا جیسا ؛ مُڑا ہوا ؛ خمدار۔ (حیوانیات) ہلال نما ۔

Falciform cartilage : (n) (تشریح) خمیدہ یا خمدار غضروف ۔

Falciform ligament : (n) (تشریح) خمدار رباط ۔

Falciform process : (n) (تشریح) خمیدہ ابھار۔

Falcon : [Origin doubtful.] (طیوریات) باز؛ شکرہ ؛ شاہین (باز کے شکار کی اصطلاح میں) صرف مادہ باز کےلئے ۔

Royal falcon : (حیوانیات) شاہین ؛ شاہباز۔

Falcon-eyed : (a) باز جیسی آنکھوں والا ؛ شاہین نظر ؛ شکرہ نگاہ ۔

Falcon face : (a) شاہین نما؛ باز کی شکل کا ۔

Falcon- genlte : (n) [After F. 'faucon gentil'.] مادہ یا بچہ شاہین ۔

Falconer : (n) (۱) باز آموز ؛ شاہین باز ؛ بازوالا ؛ بازدار ۔ (۲) باز سے شکار کرانے والا ؛ باز کی مدد سےشکار کرنے والا ۔

Falconet : (n) (۱) (تاریخ) ہلکی توپ (جو سولہویں اور سترھویں صدی میں مستعمل تھی) ۔ (۲) ایک قسم کی چڑیا جس کی چونچ آگے سے مُڑی ہوئی ہوتی ھے؛ باز صغیر ۔ (۳) (حیوانیات) بازچہ ؛ باز بچہ ۔

Falconiformes : (n) (حیوانیات) صیاد طیور؛ شکاری پرندے ۔

Falconine : (a) [f. L.'falconem'.] شکرے جیسا؛ شاہین نما ؛ باز تمثال ؛ شکرے کی ایک قسم سے متعلق ۔

Falconry : (n) شاہین بازی ؛ شکرہ بازی؛ بازکی پرورش اور تربیت کا فن یا پیشہ ۔

Falculate : (a) [f.L. 'falcula'.] چھوٹی ہنسیا یا درانتی کی شکل کا ؛ چھوٹا اور خمدار؛ (حیوانیات) کنٹیا دار ۔

Faldage : (n) [OE.'fald'.] (قانون) ایک پرانی رعایت جس کے مطابق تعلقہ دار اپنےتعلقہ کے اندر کسی کھیت میں باڑے بنوا سکتاتھا جس میں اس کے اسامیان کھیت کی زرخیزی کےلئے اپنی بھیڑیں رکھنے کےلئے پابند تھے ۔

Falderal/Falderol : (n) (۱) کٹھ پتلی ؛ کھلونا ۔(۲) دکھاوٹی ؛ ٹیپ ٹاپ کی چیز ؛ پوچ چیز ؛ نمائشی چیز؛ ناقص یا کمزور چیز ۔ (۳) گیتوں میں ٹیپ کا مصرع ؛ ترجیع (جو ہر بند کے آخر میں آتا ھے)۔

Faldetta : (n) [It.t.dim.of 'falda'.] ایک بے آستین کی قبا جس میں سر اور گردن کی پوشش بھی جڑی ہوتی ہے اور جسے مالٹا کی عورتیں پہنتی ہیں ۔

Faldstool : (n) [OHG.'faldan+stuol'.] (۱) لاٹ پادری کی بےہتھے کی کرسی ۔ (۲) مسیحی عبادت میں گھٹنے ٹیکنے کے لئے مُڑنے والی تپائی یا چوکی ۔ (۳) وِرد اور وظیفہ پڑھنے کی چوکی ۔

Falerin (e) : (n&a) [L.'Falernum.'] کمپانیا کی شراب ۔

Falerinian : (a) قدیم ملک کمپانیا (Compania) یا اس سے متعلق ۔

Falerinian : (n) دیکھو Falerin (e)

Falk : (n) آک (پرندہ کا مقامی نام) ۔ اُسترا منقار (پرندہ) کا مقامی نام ۔

Fall : (n) [M. E] (۱) (گرنا ۔ (۲) قوت کشش کے باعث نیچے گرنا یا ٹپکنا ؛ گرنے یا ٹپکنے والی چیز ۔ (۳) (خصوصاً امریکا میں) موسم خزاں ؛ پت جھڑ کا زمانہ ؛ خریف ۔ (٤) کسی چیز کے گرنے کا انداز ۔ (٥) پیدائش یا پیداوار (خصوصاً بھیڑ بکریوں کی) مقداریا تعداد ۔ (٦) زوال ؛ غروب ؛ ہبوط ؛ اُتار ؛ انحطاط ؛ تنزل ؛ انزال ۔ (۷) دریا کا سمندر میں اُترنا یا گرنا؛ وہ مقام جہاں دریا سمندر سے ملتا ہے ۔ (۸) ڈھلان سے نیچے چشمےیا آبشارکا اُتار ؛ آبشار ؛ چشمہ ؛ جھرنا (جمع میں) واٹر فال ۔ (۹) کسی سطح یا خاکے کا نشیب ؛ خاکے کانشیب ؛ ڈھلان ؛ اتار ۔ (۱۰) کسی چیز کے گرنے کا فاصلہ ۔ (۱۱) (زمین، پانی وغیرہ کی) سطحوں کا فرق ۔ (۱۲) موسمیاتی آلے کے سیّال کا اترنا یا گرنا؛ درجۂ حرارت کا کم ہونا ؛ گھٹنا ۔ (۱۳) (موسیقی) سُر یا آواز کا اُتار ؛ گیت کے بند کا اختتام ۔ (١٤) قدر، قیمت وغیرہ میں کمی ؛ اُتار؛ انحطاط یا پستی ۔ (١٥) زمین کی طرف جھکنا ؛ (نیز استعارتاً) کسی ادارے کازوال یا انحطاط ۔ (١٦) (کُشتی) مخالف کے ذریعہ پٹکا جانا یا چت ہونا ؛ کُشتی میں چت ہونا ؛ کُشتی کے مقابلہ کا ایک راؤنڈ (داؤ) ۔ (۱۷) درختوں کا کٹنا ؛ ایک درخت میں کٹی ہوئی یا کاٹی ہوئی لکڑیوں کی مقدار ۔ (۱۸) شہر، قلعے وغیرہ کی تسخیر یا سپردگی ۔ (۱۹) (مجازاً) ترغیب یاتحریص سے مغلوب ہونا ؛ بہکاوے میں آجانا ؛ اخلاقی زوال ۔ (۲۰) قتل ؛ تخریب کاری ؛ ہزیمت ؛ تباہی ؛ غارت گری ۔ (۲۱) ایک پیمائش (پرچ، پول روڈ = ٥ $\frac{۱}{۲}$ مربع گز)؛ ایک فرلانگ کا چالیسواں حصہ ۔ (۲۲) گردن میں پہنی جانے والی ایک سپاٹ پٹی یا کالر ۔ (۲۳) عورتوں کا ایک طرح کا برقعہ ؛ زنانہ نقاب کی ایک قسم ۔ (۲٤) (میکانیات، جہازرانی) رسّا چرخی کا ڈھیلا سرا جس کے ذریعہ بادبان کو کھولا جاتا ہے ؛ گانٹھ وغیرہ کو اتارنے کا سازو سامان ؛ باربردار آنکڑے کی رسی ۔ (۲٥) مقدارترکہ ۔ (۲٦) بارش وغیرہ کی مقدار ۔

Fair fall : حسن اتفاق ؛ حسین موقع ۔

Foul fall : سوء اتفاق ۔

The fall : زوال ؛ ہبوط؛ سقوط؛ شکست ؛ مغلوبیت ۔

The fall of man : آدم کی معصیت ؛ آدم کا نکالا جانا ۔

To try a fall : کُشتی ؛ کُشتی میں چت ہوجانا (حقیقی اور مجازی دونوں معنوں میں ) ۔

Fall : (n) [OE.'fealle'.] (۱) گرنے والی چیز یا وہ چیز جو گرتی ہو ۔ (۲) دروازہ جو فرش یا چھت میں لگا ہو ؛ سقفی دروازہ ؛ فرشی دروازہ ۔ (۳) اُتھاؤ زینہ ۔

Fall : (n) (۱) وھیل کے دیکھے جانے یا برچھا (ہارپون) لگنے پر آواز ۔ (۲) وھیل کا تعاقب ۔

Fall : (v) [OE.feallan.] (۱) گرنا ؛ ٹپکنا ؛ گرپڑنا ۔ (۲) پیدا ہونا (جانوروں کا) ۔ (۳) زوال پذیر ہونا؛ منزل ہونا ؛ انزال ہونا ؛ رتبے یا درجے کا کھو دینا ؛ قدرو قیمت گھٹ جانا ۔ (٤) جھپٹنا ؛ جھپٹ کرگذرنا ۔ (٥) ٹوٹ کر الگ ہوجانا ؛ اکھڑ جانا ؛ لٹک جانا ؛ لٹکتے رہ جانا ۔ (٦) گرنا؛ کم ہونا (قیمت وغیرہ) ؛ اُترنا (باد پیما کے پارے کا) گھٹنا ؛ کم ہونا ؛ (حرارت کا) ۔ (۷)گرنا ؛ اترنا (دریا وغیرہ کا) ؛ گھٹنا ۔ (۸) اوندھا ہوجانا ؛ منہ کے بل گرجانا؛ زمین پر گر پڑنا ؛ کسی کو اوندھا گرا دینا ۔ (۹) مصیبت میں مبتلا ہونا ؛ تہس نہس ہوجانا ۔ (۱۰) کسی سمت یا رخ پر ہونا ؛ کسی سمت میں جھکنا ؛ جھک جانا ؛ خمیدہ ہوجانا ۔ (۱۱)راجع ہونا۔ (۱۲) واقع ہونا (کسی تاریخ کو) ؛ منتج ہونا ؛ پیش آنا ؛ واقع ہونا ۔ (۱۳) دشمن کےقبضے میں چلا جانا (شہر، قلعے وغیرہ کا) ۔ (١٤) (کسی حالت سے) نکلنا ؛ باہر آنا یا آگے بڑھنا ۔ (١٥) (سلسلہ کلام) جاری کرنا ؛ شروع کرنا ۔ (١٦) (زمین کا) ڈھلوان ہونا ؛ نشیبی ہونا۔ (۱۷) (ندی ، چشمے

وغیرہ کا) نکلنا؛ جاری ہونا؛ شروع ہونا؛ پھوٹنا؛ (نیز استعارتاً سڑک کےلئے) ۔(۱۸) دبنا؛ کم ہو جانا ؛ فرو ہو جانا ۔ (۱۹) (چہرہ) اتر جانا ؛ سرد پڑجانا ؛ جوش کھو دینا ؛ ہیبت زدہ ، مایوس یا پست ہمت دکھائی دینا ۔ (۲۰) (موسیقی) دھیما سُر نکالنا ؛ مدھم آواز نکالنا۔ (۲۱) بہکاوے میں آجانا (خصوصاً عورت کا) ؛ عصمت حوالے کرنا ؛ عورت کا اپنی عصمت کسی کے سپرد کر دینا ۔ (۲۲) مجروح یا مقتول ہو کر گر پڑنا ؛ تشدد کی وجہ سے مرنا ۔ (۲۳) عمارت وغیرہ کا ٹوٹ کر گرنا ۔ (۲٤) جلدبازی یا تشدد کے ساتھ آگے بڑھنا ؛ تیزی سے آگے بڑھنا ۔ (۲۵) یکسو کرنا ؛ (ایك چیز کا دوسری چیز سے) ٹکرانا ۔ (۲٦) انبار کی کسی مخصوص چیز پرروشنی ڈالنا یا دکھانا ۔ (۲۷) (کسی چیز کا) حصے بخرے یا ملك کے طور پر نکل جانا ۔ (۲۸) بوجھ یا فریضے کے طور پر آپڑنا ۔ (۲۹) اچانك یا اتفاقی آنا ۔ (۳۰) فطری طورپر واقع ہونا یا پیش آنا ۔ (۳۱) فطرتاً قابل تقسیم ہونا ۔ (۳۲) تکملہ کے مطابق ہوجانا ۔ (۳۳) بعض مخصوص حالت یا کیفیت سےمتاثر ہوکر (دفعتاً) گزرنا یا گزر جانا ۔ (۳٤) تمادی ہو جانا یا استحقاق باقی نہ رہنا ۔ (۳۵) اتارنا ؛ نیچا کرنا ؛ وقت پر ساتھ چھوڑ دینا ۔ (۳٦) اتفاقاً کسی بات کا منہ سے نکل جانا؛ کنایتاً کسی بات کا کہنا ۔ (۳۷) حصہ کے طور پر پانا ؛ حصہ پانا ؛ حاصل کرنا ۔

**Eyes fall :** نظریں نیچی ہوجانا ۔

**Faces fall :** پژمردہ ہونا؛ افسردہ ہونا؛ چہرہ اُترنا ۔

**Fortress falls :** قلعہ فتح ہوگیا ۔

**To fall a prey, sacrifice, victim to :** شکار ہونا ؛ مارا جانا ؛ ہلاك ہونا ۔

**To fall in a snare/-into danger/-error etc. :** مشکل میں پڑنا؛ خطرے میں گھرنا؛ پھندے میں پھنس جانا؛ دشواری پیش آنا ۔

**To fall in love :** محبت میں گرفتار ہونا ۔

**To fall in (or to) pieces/-powder :** ٹکڑے ٹکڑے ہوکر گرنا ؛ چورچور ہوکر گرنا ؛ پاش پاش ہونا ۔

**To fall in two/-as under :** دوٹکڑے ہوکر گرنا ؛ دوٹکڑے ہونا ۔

**Wicket falls :** (کرکٹ) کھلاڑی آؤٹ ہوگیا ؛ کھلاڑی کا آؤٹ ہونا ۔

**Woman falls :** عصمت کا جاتے رہنا ۔

**Fall aboard :(v)** وارکرنا یا مقابلہ کرنا ؛ مقابلہ پرآنا ۔

**Fall across : (v)** اتفاقاً ملنا ؛ مڈبھیڑ ہوجانا ؛ دوچار ہوجانا ؛ اچانك حملہ کرنا ؛ اچانك آپڑنا ۔

**Fall astern : (v)** (جہازرانی) پیچھےرہ جانا ؛ یا پیچھے ہٹنا یا پھرنا ۔

**Fall away : (v)** (۱) پھرجانا ؛ بغاوت کرنا ؛ غداری کرنا ؛ مُرتد ہوجانا ۔ (۲) گھُن لگنا ؛ مٹ جانا؛ فنا ہونا ۔ (۳) (مکان کا) ڈھینا ؛ گرجانا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ کمزور ہونا ۔ (٤) قد یا لمبائی میں کم ہونا ؛ بتدریج چھوٹا ہونا ۔ (٥) راہ سے ہٹ جانا ؛ بھٹك جانا ۔

**Fall back/-edge : (n)** ہرچہ باداباد ؛ جوبھی ہو ؛ جو کچھ پیش آئے ؛ جو ہو سو ہو ۔

**Fall back : (v)** پیچھے ہٹنا ؛ پسپاہونا ؛ واپس لوٹنا ؛ راہ دینا ؛ راستہ چھوڑنا ۔

**Fall back on/-upon :** واپس ہونا یا واپسی کا حکم دینا ۔ (۲) (مجازاً) (کسی چیزکا) سہارا لینا (جب دوسرے سہارے ختم ہوجائیں) ۔ (۳) رجوع کرنا ۔

**Fall-back pay :** (۱) دیکھو Call pay ۔ (۲) (تجارت) بیکاری اجرت۔

**Fall behind : (v)** پیچھے رہ جانا ؛ بہت آہستہ چلنا ؛ صف سے نکل جانا ؛ پیچھے چھوٹ جانا ۔

**Fall board : (n)** فرشی دروازہ ؛ فرشی قلابے سےلگا ہوا شٹر (ٹوٹواں کواڑ) ۔

**Fall down : (v)** (۱) نیچے گرنا ؛ ڈھلواں سمت میں گرنا ؛ جھکنا ؛ خم کھانا ؛ خمیدہ ہونا ؛ سجدے میں گرنا ؛ اوپرسے نیچے کی طرف آنا ۔ (۲) (ندی وغیرہ کا) نشیبی سمت میں بہنا یا سمندر میں گرنا ۔

**Fall down : (v)** (۱) گرجانا ؛ نیچے آپڑنا ؛ مغلوب ہونا ؛ شکست کھانا؛ ساقط ہونا ۔(۲) (جہاز وغیرہ کا) سمندر میں اترنا ۔

**Fall due : (v)** واجب الادا ہونا ؛ (رقم وغیرہ کا) ۔

**Fall-for : (v)** بہکاوے میں آجانا ؛ موہ لیاجانا ؛ دھوکے میں آجانا ؛ کھنچ جانا ؛ دلفریبی میں مبتلا ہونا ؛ گرویدہ ہونا ؛ خودکو کسی کے سپرد کردینا ۔

Fall foul of : (v) (۱)ٹکرانا؛ متصادم ہونا۔(۲) (مجازاً) لڑپڑنا (v) لڑنا؛ جھگڑنا ؛ مخالفت کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ بگڑ بیٹھنا ؛ لڑپڑنا ۔(۳) حملہ کرنا ؛ وارکرنا ۔

Fall from Grace : سایۂ رحمت سے نکل جانا ؛ گناھوں کا مرتکب ہونا ۔

Fall in : (v) (۱) دیکھو Fall into ۔(۲) صف بندی کرنا ؛ صف بستہ ہونا ؛ صف میں کھڑے ہونا ؛ قطار میں کھڑے ہونا ؛ صف میں اپنی جگہ لینا ؛ قطار میں اپنی جگہ پر کھڑے ہونا ۔(۳) ٹکڑے ٹکڑے ہو کر اندر کی طرف گرنا (عمارت اور چٹان وغیرہ کا) ۔(٤) ہونا؛ واقع ہونا ۔(٥) فوج کا قطارمیں کھڑے ہونا؛ پریڈ کرنا ۔(٦) راضی ہونا؛ آمادہ ہونا ؛ موافق ہونا ؛ ٹھیک بیٹھنا ؛ درست ہونا ۔

Fall into lines : (v) (فوج) قطار میں کھڑا ہونا یا کرنا ۔

Fall into a rage : طیش میں آنا ۔

Fall into conversation with : کسی سےباتیں کرنےلگنا ۔

Fall into habit : (v) اختیار کرنا (عادت وغیرہ کا) ۔

Fall in with : (v) (۱) اتفاقی ملاقات ہونا؛ ملنا؛ مڈبھیڑ ہونا ۔(۲) اتفاق کرنا ؛ مان لینا ؛ قبول کرنا (کسی کے قول ، خیال یا رائے کا) ۔(۳) متفق ہونا (کسی شخص سے)؛ ہم خیال ہونا؛ متفق الرائے ہونا ۔ (٤) مطابق ہونا ؛ ڈھال لینا (اپنے تئیں) ؛ مطابق کرنا ؛ موافق کرنا ۔ (٥) (کسی منصوبے میں) شامل ہونا ۔ (٦) ہم آہنگ ہونا ؛ ہم ساز ہونا ؛ ہم سر ہونا ؛ ہم پلّہ ہونا؛ سازگاری کرنا ۔ (۷) ہم زماں ہونا ؛ ایک ہی وقت میں واقع ہونا ۔

Fall off : (v) (۱) دیکھو To fall off ۔ (۲) گرنا ؛ ٹپک پڑنا ۔ (۳) کسی منصب یا عہدے میں کمی ہوجانا ۔ (٤) (جہازرانی) جہاز کو ہَوا کے رخ رکھنے میں ناکامیاب ہونا ۔(٥) (جہازرانی) ٹولی سے الگ ہو جانا ؛ ساتھ چھوڑ دینا ؛ ساحلی خط سے دور ہٹ جانا ؛ کسی خاص سمت میں مڑ جانا ۔(٦) روبہ زوال ہونا ؛ اصالت یا شرافت کھو دینا ۔

To fall off : (۱) (جانوروں میں) کھانے کی رغبت کا ختم ہوجانا ؛ بھوک مر جانا ؛ منہ پھیرلینا ۔ (۲) (جہاز کا) اپنے راستے سےہٹ جانا ؛ پتوار یا سکّان کےقابو سےنکل جانا ۔(۳) الگ ہوجانا؛ ساتھ چھوڑنا ؛ علاحدگی اختیار کرنا ؛ واپس لینا ؛ پیچھے ہٹ جانا ۔(٤) گھٹ جانا ؛ کم ہو جانا؛ انحطاط پذیر ہونا ؛ چھیجنا ۔(٥) بغاوت کرنا ۔

Fall of temperature : (طبیعیات) تپش کی کمی ۔

Fall on : (v) (۱) (فوج) اچانک حملہ کرنا ؛ ٹوٹ پڑنا ؛ آ پڑنا؛ دھاوا بولنا ؛ چڑھائی کرنا ؛ ہلاّ بول دینا ۔ (۲) مڈبھیڑ ہوجانا ۔(۳) آسرا لینا ؛ پناہ لینا ؛ مددلینا ۔(٤) بخوبی بسر ہونا ۔(٥) لڑائی میں شریک ہونا؛ گرنا یا ٹوٹ پڑنا (کھانے پر)۔

To fall on one's feet or legs : (مجازاً) مشکل سے بچ نکلنا ۔

To fall on one's sword : خودکشی کرنا ۔

Fall out : (v) (۱) گر پڑنا ؛ زوال پذیر ہونا ۔(۲) لڑ پڑنا ؛ جھگڑبیٹھنا؛ ناموافق ہونا؛ ہم خیال نہ ہونا ۔ (۳) واقع ہونا ؛ پیش آنا ؛ ظہور پذیر ہونا ۔ (٤) انجام بخیر ہونا ؛ ثابت ہونا یا کرنا ۔ (٥) (فوج) صف سےالگ ہو جانا ؛ چھوڑ دینا ؛ پیچھے چھوڑ دینا ۔

Fall out (radio active) : (n) (طبیعیات) اینٹمی غبار۔

Fall out of : (v) (۱) گرپڑنا ؛ گرنا ؛ زوال پذیر ہونا ۔ (۲) (فوج) عہدہ یا منصب سے علاحدہ ہوجانا ؛ صف سے الگ ہو جانا یا نکل جانا ۔ (۳) چھوڑ دینا ؛ ترک کردینا (عادت وغیرہ) ۔

Fall out with : (v) جھگڑا کرنا ؛ غیرمتفق ہوجانا ؛ ہم خیال نہ رہنا ۔

Fall over : (v) نیچے گر پڑنا ۔

Fall prostrate/-flat/ Fall to the ground : (v) پانی بھرجانا ؛ خاک میں مِل جانا ۔

Fall short : (v) (۱) کمی ہوجانا ۔(۲) غیرمکتفی ہوجانا ۔ (۳) نشانے تک نہ پہنچنا (تیر یا گولی کا) ۔ (٤) ناکام ہونا ؛ چوک جانا ۔

Fall short of : (v) (۱) حصول مقصد میں ناکام ہونا؛ قاصر رہنا؛ پورا نہ ہونا؛ انجام دہی میں ناکام رہنا ۔ (۲) پہنچنے، پانے یا حاصل کرنےمیں ناکام ہونا یا رہنا ؛ کسی مقدار یا درجے تک نہ پہنچنا ۔

Fall through : (v) مسمار ہونا ؛ بیٹھ جانا ؛ نیست ونابود ہوجانا ؛ ختم ہو جانا ؛ ساقط ہو جانا ۔

Fall to : (v) (۱) اختیار کرنا ؛ استعمال کرنا ۔ (۲) شروع کرنا (خاص کر کھانا، لڑائی، مارپیٹ وغیرہ) ؛ شروع کردینا۔ (۳) شروع کرنا(کسی فعل کا) ۔ (٤) کسی دروازہ (گیٹ) کا خود بند ہوجانا ۔

Fall trap : (n) سقفی دروازہ ؛ چھت کے قلابے سےلگاھوا شٹر (ٹوٹواں کواڑ) ۔

Fall under : (v) (۱) کسی ضمن میں ہونا ؛ کسی تقسیم کے تحت آنا یا ہونا ؛ کسی جماعت میں ہونا ۔ (۲) کسی کا محکوم ہونا ؛ کسی سےمغلوب ہونا ؛ (کسی عمل کا) موضوع ہونا ۔

Fall under observation : (v) مشاہدے میں آنا ۔

Fall unto : (v) دیکھو Fall to

Fall upon : (v) (۱) دیکھو Fall on ۔ (۲) ناگاہ رك جانا ؛ ساتھ لےلینا ۔ (۳) (ہندسہ) (کسی خط ، نقطے وغیرہ کو) ڈھك لینا ؛ پورے طور پر چھپالینا ۔

Fall upon a corrupt age : بُرے زمانے سے سابقہ پڑنا ؛ بُرے زمانے میں ہونا ۔

Fall within : (v) شامل ہونا ؛ دائرہٴ عمل میں آنا ؛ حدود میں آنا ۔

Fallacies : (n) (منطق) مغالطے ؛ دھوکے ؛ بہلاوے ؛ فریب ۔

Fallacious : (a)[L.'fallacia'+-ous.] (فلسفہ، نفسیات،تعلیمات) مغالطہ آمیز ؛ مغالطہ دہ ؛ پُر فریب ؛ گمراہ کن ؛ مایوس کن ؛ وہمی ؛ فرضی ۔

Fallaciously : (adv.) مغالطے کے طور پر؛ پُر فریبانہ ؛ دغابازانہ۔

Fallaciousness : (n) مغالطہ آمیزی ؛ مغالطہ دہی ؛ پُرفریبی؛ دغابازی ۔

Fallacy : (n) [L.'fallax'.] (۱) (تجارت) مغالطہ ؛ سفسطہ ۔ (۲) (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) مغالطہ ؛ مغالطےکی ایك صورت ۔ (۳) دھوکا ؛ فریب ؛ چال ؛ جھوٹ ؛ مغالطہ ؛ جُل ؛ چھل ؛ بہلاوا ؛ غلطی؛ غیر اعتمادی ۔ (٤) بوداپن؛ فریب کاری ؛ غیر تشفی بخش ہونا (دلیل یا اعتقاد کا) ۔ (٥) (فلسفہ) ایسا نقص جو کسی قیاس منطقی کوباطل کردے ؛ ایسےنقائص میں کوئی ایك سہو؛ فسطائیت؛ غلط استدلال پرمبنی کوئی غلطی ۔ (٦) دلائل کا کمزورہونا؛ مغالطہ آمیزی یا پُرفریبی (کسی رائے، قیاس، خیال وغیرہ کی) ۔

Converse fallacy of accident : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) مغالطہ اطلاق عام ۔

Direct fallacy of accident : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) بلاواسطہ مغالطہ اطلاق خاص ۔

Extra dictionem fallacy : (فلسفہ، نفسیات) غیر لفظیاتی مغالطہ ۔

Extralogical fallacy : (فلسفہ، نفسیات)ماورائےمنطق مغالطہ ۔

Genetic fallacy : (فلسفہ، نفسیات) نشائی مغالطہ ۔

Inductive fallacy : (فلسفہ، نفسیات) استقرائی مغالطہ ؛ مغالطہ استقرائی ۔

Inferential fallacy : (فلسفہ، نفسیات) استنباطی مغالطہ ۔

Non- inferential fallacy : (فلسفہ، نفسیات) غیر استنباطی مغالطہ ۔

Non-logical fallacy : (فلسفہ، نفیسات) غیر منطقی مغالطہ ۔

Pathetic fallacy : مغالطہ جذباتی (یعنی فطرات کا انسانی جذبات سے منسوب کرنا) ۔

Semi-logical fallacy : (فلسفہ، نفسیات) نیم منطقی مغالطہ ۔

Fallacy in dictionem : (فلسفہ، نفسیات) لفظیاتی مغالطہ ۔

Fallacy of accent : (فلسفہ، نفسیات) تاکیدی مغالطہ ۔

Fallacy of accident : (۱) (منطق) مغالطہ اتفاق ۔ (۲) (نفسیات، تعلیمات) مغالطہ اطلاق خاص ۔

Fallacy of affirming the consequent : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) مغالطہ اثبات موخّر ۔

Fallacy of ambiguous major : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) مغالطہ ابہام اکبر ۔

Fallacy of abiguous middle : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) مغالطہٴ ابہام اوسط ۔

Fallacy of ambiguous minor : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) مغالطہ ابہام اصغر ۔

Fallacy of amphiboly : (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) مغالطہ التباس کلام ۔

Fallacy of analogy : (منطق) مغالطہ تمثیل (ناقص) ۔

Fallacy of appeal to passion : (منطق) مغالطہ مرافعہ تشافقی ۔

Fallacy of argumentative circle : (منطق) مغالطہ دوران دوری۔

Fallacy of begging the question : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) مغالطہ ادعائے مدعا ۔

Fallacy of circular argument : (فلسفہ، نفسیات)مغالطہ دلیل دوری۔

Fallacy of co-effects : (فلسفہ، نفیسات) مغالطہ ہم محلولی ۔

Fallacy of co-existence : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ بہم موجودی۔

Fallacy of composition : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ ترکیب ۔

Fallacy of consequent : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ مؤخر ۔

Fallacy of denying the antecedent :(فلسفہ،نفسیات، تعلیمات) مغالطہ انکار مقدم ۔

Fallacy of division : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ تقسیم ۔

Fallacy of double question : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) دو سوالی مغالطہ ۔

Fallacy of equivocation : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ ابہام لفظی۔

Fallacy of false cause : (فلسفہ ، نفسیات) مغالطہ علّت ناصواب۔

Fallacy of false conclusion : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ نتیجہ باطل۔

Fallacy of figure of speech : (فلسفہ، نفسیات)مغالطہ صنعت کلام۔

Fallacy of four terms : (فلسفہ، نفسیات)مغالطہ حدوداربعہ ۔

Fallacy of hysteron proteron : (فلسفہ ، نفسیات) مغالطہ ترتیب معکوس۔

Fallacy of ignoratis elenchi : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ جہل مدلول۔

Fallacy of illicit major : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ ناروا حد اکبر ۔

Fallacy of illicit minor : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ ناروا حد اصغر ۔

Fallacy of many questions : (فلسفہ، نفسیات) چند سوالی مغالطہ۔

Fallacy of negative conditions : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ شرائط منفی ۔

Fallacy of negative premises : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ مقدمات منفی ۔

Fallacy of negative questions : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ سوالات منفی ۔

Fallacy of non causa pro causa : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ تسبیب غیر سبب ۔

Fallacy of non sequitru : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ دلیل بےتعلق ۔

Fallacy of pititio principii : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ مفروض ناروا ۔

Fallacy of secundum quid : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ اطلاق ناروا ۔

Fallacy of selected instances : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ امثال منتخب۔

Fallacy of succession : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ توالی ۔

Fallacy of undistributed middle : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ عدم استغراق اوسط۔

Fallacy of unproved hypothesis : (فلسفہ، نفسیات) مغالطہ مفروضہ غیرثابت ۔

Fallalery : (n) ٹیپ ٹاپ؛ بھڑکیلا اور بھونڈا زیور یا آرائش کا سامان ۔

Fallax : (n) باطلہ ۔

Bacillus fallax : عُصَیّہ باطلہ ۔

Fallen : (a) (۱) پیش آمدہ ؛ تمام شدہ ؛ ختم ؛ گرایا ہوا ؛ ہٹایا ہوا ؛ معزول ۔ (۲) غروب شدہ (سورج) ۔ (۳) سکڑا ہوا ؛ مریل ؛ کمزور ؛ دبلا ؛ سوکھا ہوا ۔ (٤) جھکا ہوا؛ گرا ہوا؛ زمین پر پڑا ہوا؛ منہدم ۔ (٥) (The کے ساتھ) لڑائی میں مارے گئے؛ مقتولین ۔ (٦) (مجازاً) اخلاقی طور پر گرا ہوا؛ آبرو باختہ؛ عصمت فروش ۔ (۷) تقدیر کا بیٹا؛ بدنصیب؛ بدبخت؛ مٹا ہوا؛ تباہ حال ۔

Fallen building clause : (تجارت) منہدم عمارت دفعہ ۔

Fallen on eviltimes : بُرے دن آنا ۔

Faller : (n) (۱) گرنے یا گرانے والا (خصوصاً بنائی کی مشین کا کوئی پرزہ) ۔ (۲) درختوں کو گرانے کی ایک مشین ۔ (۳) مشین کا وہ پرزہ جس کے گرنے سے مشین کام کرنے لگتی ہے: کھٹکا ۔

Fallibility : (n) خطا کاری ؛ فریب خوردگی ۔

Fallible : (a) [L.L.f. 'fallere'.] خطاپذیر؛ خاطی ؛ چوکنے والا ؛ دھوکا کھانے والا ؛ فریب خوردنی ۔

Fallibly : (adv.) خطا پذیری سے ؛ دھوکا کھاکر ۔

Falling : (n) (۱) گرنا؛ ٹپکنا ۔ (۲) رحم کی بیماری ۔ (۳) گرنے والا یا گرا ہوا ۔ (٤) (لسانیات) گراوٹ ۔ (٥) (طبیعیات) سقوط ؛ گراؤ ؛ رو بہ تنزل ؛ تنزل رو ۔

Falling : (a) (۱) (لسانیات) گرتا ہوا ؛ اترتاہوا ۔ (۲) ٹپکتا ہوا؛ لٹکتا ہوا؛ جھکتا ہوا؛ ڈھلواں ۔ (۳) روبہ زوال ؛ گھٹتا ہوا ؛ کم ہوتا ہوا ؛ ٹوٹتا ہوا ؛ مائل بہ انہدام ۔ (٤) مائل بہ معصیت ؛ مائل بہ ترغیب؛ مائل بہ عصمت فروشی ۔ (٥) پیدا ہوتا ہوا ۔

Falling-band : (n) گردن میں پہنی جانے والی ایک سپاٹ پٹی یا کالر ۔

Falling body : (n) (طبیعیات) ساقط جسم ؛ گرتا ہوا جسم ۔

Falling dipthong : (n) (لسانیات) گرتا دوہرا مصوتہ ۔

Falling-moulds : (n) [pl.] (تعمیرات) کٹہرے کی پچھلی اور نچلی سطح بنانے اور مربع نما کرنے کےلئے اوپری سروں پر لگائے گئے دو قالب ۔

Falling of the womb : راحم کا ٹل جانا یا اندام نہانی میں اتر آنا ۔

Falling pitch : (n) (لسانیات) اترتا سُر ۔

Falling sickness : (n) صرع ؛ مرگی ؛ اُم الصبیان ۔

Filling-sluice : (n) سیلاب دروازہ (جو سیلاب کی حالت میں خود بخود کھل جاتا ہے) ۔

Falling star : (n) شہاب ثاقب ؛ نیزک ؛ ٹوٹا ہوا تارا ۔

Falling starch : (n) (نباتیات) ساقط نشاستہ ۔

Fallopian : (a) [f. 'Fallopius', latinized name of an Italian anatomist.+ AN] (تشریح) Fallopius (فیلوپیئس) کا ایجاد کردہ یا اس سے منسوب ۔

Fallopian canal : (n) (حیوانیات) فیلوپی نالی ؛ قنات فالوپ یا فلوپی ؛ پرتی تونیم (غشائے مُصلی) سے جڑی ہوئی دونالیاں جن سے ہوکرانڈا بیضہ دان یا مبیض سے رحم میں آتا ہے ۔

Fallopian duct : (n) (حیوانیات ، تشریح) بیض نالی ۔

Fallopian tubes : (n) (حیوانیات) دیکھو Fallopian canal

Fallow : (a) [Origin doubtful.] (۱)(زراعت) نکاشت؛ ورسیال ؛ اُوسر ۔ (۲) پرتی ؛ افتادہ ۔ (۳) سال رواں میں جس پر فصل نہ لگائی گئی ہو ۔

Fallow : (a) [OE.'falu'.] (۱) ہلکا بھورا ؛ ہلکا سرخ ؛ سرخی مائل زرد خصوصاً چکارا کے لئے ۔ (۲) ایک رنگ کا نام ۔

Fallow : (v) (۱) جوتنا ؛ فصل لگانے کے لئے زمین کو تیار کرنا ؛ نلانا ؛ کوڑنا ۔ (۳) پرتی یا افتادہ چھوڑ دینا؛ گھاس ختم ہونے اور زرخیز بنانے کےلئے کھیت کو جوت کر چھوڑ دینا (نیز استعارتاً) ۔

Fallow : (n) (۱) وہ زمین جس کو ہل چلا نے کے بعد ایک سال یا اس سے زیادہ عرصہ تک بغیر ہوئے چھوڑ دیا جائے ۔ (۲) اَراضیء غیر مزروعہ ؛ پرتی زمین ؛ اوسر زمین ؛ افتادہ کھیت ؛ بن جوتی بوئی زمین ؛ بنجر ۔ (۳) پرتی یا افتادہ ہونے کی حالت یا مدت ۔

Fallow deer : (n) (۱) چکارا؛ ایک قسم کا چھوٹا نہایت چالاک اورنازک ہرن ؛ (حیوانیات) زرد ہرن ۔

Fallow field : (n) (تجارت) پرتی زمین ؛ افتادہ زمین ۔ (زراعت) افتادہ آراضی ؛ پرتی کھیت ۔

Fallowist : (n) زمین کو افتادہ چھوڑ دینے کا حامی ۔

Fallowness : (n) بنجرپن ؛ پرتی یا افتادہ ہونے کی حالت ؛ اوسرپن ؛ بیکاری ؛ نکماپن ۔

Falls : (n) (جغرافیہ) آبشار ۔

False : (n) (۱) جھوٹا (شخص یا چیز) ۔ (۲) دھوکے کا داؤ (حریف کو مغالطہ میں ڈالنے کے لئے) ۔ (۳) بناوٹ ؛ حیلہ ؛ تصنع ؛ جعل ؛ مکر ؛ جھوٹ ؛ دروغ بافی ۔

To play (a penson) false : دھوکا دینا ؛ غداری کرنا ۔

False : (a) [OE.'false'.] (۱) غلط ؛ مغالطہ آمیز ۔ (۲) بےقاعدہ ؛ بےاصول ؛ غیرقانونی ؛ باطل ؛ بیجا ۔ (۳) نا درست ؛ غیر صحیح ۔ (٤) خام ؛ ناقص ؛ نیم (جیسے نیم حکیم) ۔ (٥) نقلی ؛ جعلی ؛ فرضی ؛ بناوٹی ؛ مصنوعی ؛ کھوٹا ۔ (٦) جھوٹا ؛ کاذب ؛ دغاباز ؛ فریبی ؛ مکار ؛ جعل ساز ؛ دروغ آمیز ؛ خائن ۔ (۷) مغالطہ دہ ؛ پُرفریب ؛ دروغ باف ۔ (۸) مسخ کرنے والا ؛ غلط بیانی کرنے والا ۔ (۹) (فوج) دشمن کو دھوکا دینے کےلئے ایجاد کردہ (بہانہ، مکر، جعل وغیرہ) ۔ (۱۰) (رنگ کےلئے) کچا ؛ نا پختہ ؛ ناپائدار ۔ (۱۱) (خصوصاً میکانیت) ضمنی ؛ ذیلی ؛ تکمیلی ؛ (ریاضیات، کیمیا) جھوٹا ۔

False acacia : (n) انگلستان کے ایک آرائشی پودے کا نام ۔

False alarm : (n) بے بنیاد انتباہ ؛ بے بنیاد خطرے کابگل ۔

False amnion : (n) (حیوانیات) مشیمہ ۔

False attack : (n) فوج کی وہ بناوٹی نقل وحرکت جو حقیقی حملے سے دشمن کی توجہ ہٹانے کےلئےکی جائے ۔

False balance : (n) (کیمیا) جھوٹا توازن ؛ جھوٹی ترازو ۔

False bearing : (n) (تعمیرات) (کسی سردل کا) وہ سہا را جو بلاواسطہ کسی عمودی سہارے پر نہیں ہوتا ۔

False billing : (n) (تجارت) جھوٹا بل بنانا ۔

False-boding : (n) نقلی اظہار ؛ نقلی تجسیم ۔

False bottom : (n) (۱) کشتی میں کا عارضی (افقی) پردہ یا آوٹ ۔ (۲) کشتی کا افقی حصہ یا درجہ ۔

False cadence : (n) (موسیقی) پُر خلل اور مغالطہ آمیز لَے ۔

False cirrus : (n) (حیوانیات) کاذب قضیب ۔

False coiner : (n) جعلی سکّہ ساز ؛ جعلی، نقلی سکّے بنانے والا ۔

False colour : (v) کچّا رنگنا ۔

False colours : (n) جعلی جھنڈا (جس کے استعمال کا حق نہ ہو) ۔

To hang out false colours : غلط جھنڈے لگانا ؛ نقلی جھنڈے لٹکانا ۔

False colours/-dyes : (n) کچا رنگ ؛ ناپائدار رنگ ؛ جلد اڑجانے والا رنگ ۔

Under false colours : دھوکے سے ؛ فریب سے ؛ نقلی طور پر ؛ روپ بھرکر ؛ روپ دھار کر ۔

False concord : (n) اصول مطابقت کی خلاف ورزی ؛ (نحو) جملے میں الفاظ کی مطابقت کے کسی اصول کی خلاف ورزی ۔

False cowpox : (n) (بیطاری) کاذب گوتھی ستیلا ۔

False deck : (n) (جہاز سازی) بڑے عرشے کے اوپر کٹھرے کے سہارے پر بنا ہوا ایک سلاخ دار جنگلا ۔

False-derived : (a) غلط آمیز اشتقاق ؛ غلط طورپر ماخوذ ؛ غلط طور پر مستنبط ۔

False dice : (n) غلط ترازو ؛ کم تولنے کی ترازو ۔

False drawing : (n) خلاف اصول نقاشی ۔

False etymology : (n) (لسانیات) غلط اشتقاقیات ۔

False-faced : (a) نقلی چہرے والا ؛ مکار ؛ فریبی ؛ دغاباز ؛ جعل ساز ؛ دھوکاباز ؛ حیلہ گر ؛ جھوٹا ؛ دروغ باف ۔

False fire : (n) دشمن کو فریب دینے کے لئے یا رات میں سگنل یا اشارے کے طورپر جلائی یا لگائی گئی آگ ۔

False-hearted : (a) بےوفا ؛ غدّار ؛ دغاباز ۔

False-heartedness : (n) بےوفائی ؛ غداری ؛ دغابازی ۔

False-imagined : (a) غلط متصور ۔

False imprisonment : (n) (۱) (قانون) خلاف قانون قید ؛ کسی کے ساتھ مداخلت بیجا (اُسے خلاف قانون قیدی بنا کر) ؛ جبس بیجا ۔ (۲) (موسیقی) نا درست لَے ، بے سُر ۔ (۳) (نقابت) بیچ میں کٹا ہوا (مارکہ)۔

False keel : (n) (جہاز سازی) جہاز کے پیندے کا پشتی بان ۔

False keelson : (n) (جہازسازی) عارضی شہتیروں کی قطار جو فرش جہاز کے تختوں کو جہاز کے پیندوں پر قائم رکھتی ہے ۔

False key : (n) ہرقفلی کنجی ؛ کھوکھلی کنجی ؛ وہ کنجی جو تھوڑی سی تبدیلی کے بعد مختلف تالوں میں لگ سکے ۔

Falsely : (adv.) دھوکے سے ؛ بناوٹ سے ؛ حیلے سے؛ مکّارانہ ؛ دغابازانہ ؛ غلط طور پر ؛ جعل سازی سے ؛ بےایمانی سے ۔

False medium : (n) غلط واسطہ ۔

False mirror : (n) فریب دہ ۔

False note : (n) (موسیقی) غلط سُر ۔

False palate : (n) (لسانیات) مصنوعی تالو (بناوٹی تالو) ۔

False pillar : (n) (تعمیرات) عارضی کھمبا ؛ جھوٹا کھمبا ۔

False play : (n) غلط اقدام ۔

False-play : (v) غلط اقدام کرنا ۔

False position : (n) اڑچن میں پڑنا ۔

False post : (n) (جہاز سازی) عارضی ستون ؛ جھوٹا کھمبا ۔

False pride : (n) جھوٹا گھمنڈ ۔

False-promising : (n) جھوٹا وعدہ کرنا ؛ بد عہدی ۔

False quantity : (n) شعر کے مصرعے میں یا تلفظ میں کسی حرف علت کی حرکت کا امالہ ۔

False rail : (n) (جہازسازی) عارضی باڑ ؛ عارضی روک ۔

False relation : (n) (موسیقی) دو سُروں کے درمیان نغماتی سرتی کی علاحدگی ۔

False ribs : (n) (حیوانیات) کاذب پسلیاں ؛ دونوں پہلوؤں کی پانچ پانچ چھوٹی پسلیاں ۔

False ring : (n) (نباتیات) کاذب حلقہ ۔

False roof : (n) عارضی چھت ؛ چھت کا قالب ۔

False septum : (n) (حیوانیات) کاذب فاصل ۔

False shame : (n) جھوٹ موٹ کی شرم ۔

False start : (n) (دوڑ کا) اصول کے خلاف آغاز ؛ غلط آغاز (اکثر مجازاً) ۔

False statement : (n) (تجارت) جھوٹا بیان ۔

False stay : (n) (جہازسازی) عارضی روک ؛ عارضی سہارا ۔

False stem : (n) (جہازسازی) تیز دھارکی لکڑی جو جہاز کے سامنے پانی کاٹنے کےلئےلگی ہوتی ہے ۔

False step : (n) لغزش ۔

False stern : (n) (جہازسازی) عارضی دنبالہ جہاز ۔

False stern-post : (n) (جہازسازی) عارضی دنبالہ کا درمیانی سیدھا کھمبا ۔

False testimony : (n) (فلسفہ، نفسیات ، تعمیرات) جھوٹی شہادت ۔

False tissue : (n) (نباتیات) کاذب اسفنجیّہ ۔

False topaz : (n) زرد سنگ مردہ ؛ نقلی پکھراج ۔

False traitor : (n) نمک حرام ؛ غدّار ۔

False vocal cords : (n) (لسانیات) مصنوعی صوت تانت ۔

False weights : (n) جھوٹے باٹ ۔

Falsehood : (n) (۱) جھوٹی یا بناوٹی چیز یا بات ؛ خلاف واقع ؛ عدم صحت ؛ ناراستی ۔ (۲) فریب ؛ مکر ؛ دھوکا ؛ غدر ؛ جعل ۔ (۳) جھوٹ ؛ کذب ؛ دروغ بیانی ؛ غلط بات کو دعوے سے کہنا ۔

Falseness : (n) جھوٹ ؛ فریب کاری ؛ جعل سازی ؛ غدّاری ؛ دغا بازی ؛ مکّاری ؛ بے وفائی ؛ دروغ بافی ؛ حیلہ سازی۔

Falsetto : (n) [It.'dim.'of 'falso'.] (۱)معمولی سےزیادہ اونچی چیخ ۔(۲) آرگن باجے کے ایک پُرزے (رجسٹر) سےنکلنے والی ایک زوردار آواز ؛ بلند آواز؛ اونچی آواز ؛ اونچا سُر ۔(۳) اونچی آواز میں گانے والا ؛ اونچے سُر میں بجنے والا ۔

A falsetto tone/In- : جھوٹی آواز ؛ اکثر جھوٹے یا بناوٹی غصے کے معنے میں بھی آتا ھے ۔

Falsifiable : (a) قابل تحریف ؛ لائق تغلیط ؛ قابل تکذیب ؛ غلط یا جھوٹا بتانے یا ثابت کرنے کے لائق ۔

Falsification : (n) [f. L. L.'falsificare'.] (۱) عمل تغلیط ؛ کسی چیز کو جعلی ، غلط وغیرہ بنانے کاعمل ؛ جعل سازی ۔ (۲) تحریف ؛ بگاڑنا؛ (حقائق کی) غلط تاویل یا تعبیر ؛ مسخ کر دینا؛ غلط بیان ؛ دروغ بافی ۔(۳) (کسی چیز کو) غلط یا بے بنیاد بتانا۔

Falsificator : (n) (۱) فریب کاری ؛ جعل سازی ؛ دروغ بافی وغیرہ کرنے والا ۔ (۲) فریب کار ؛ جعل ساز ؛ مکّار ؛ دھوکاباز ؛ دروغ باف ۔ (۳) حقائق کو توڑ مڑوڑ کر پیش کرنے والا ۔

Falsifier : (n) دیکھو Falsificator

Falsify : (v) [L.'falsus'.] (۱) جھوٹ، غلط ، جعلی وغیرہ بنانا۔ (۲) جھوٹ بتانا یا ثابت کرنا؛ باطل قرار دینا (خصوصاً قانون میں) ۔(۳) جعلی بنانا ؛ گھڑنا (دستاویز یا تحریر کا) ؛ تحریف کرنا ۔(٤) غلط بیانی کرنا ؛ بگاڑنا ؛ ڈنڈی مارنا ۔(٥) مایوس کردینا؛ پانی پھیرنا (امیدوں پر) مٹانا (خوف) ۔

Falsism : (n) صریحاً غلط بیانی ۔(۲) ایک غلط اور فرسودہ بات یا قول ۔

Falsity : (n) (۱) حقیقت یا واقفیت سے اختلاف یا غیر موافقت ۔(۲) وہ چیز جو جھوٹی ہو ؛ کالعدم ؛ باطل ۔ (۳) بطلان ؛ عدم صداقت ؛ دروغ بافی ؛ جھوٹ ؛ فریب کاری ؛ خیانت ؛ سُقم ۔

Falstaffian : (a) (۱) کردار Falstaff سےمتعلق ۔(۲) موٹا، خوش مزاج ، ظریف (شخص) ۔ (۳) نیز (Falstaff کا) فرسودہ اور بے ڈھنگا فوجی دستہ ۔

Faltboat /Fold boat : (n) [Fr. OHG faldan+boot.] ایک قسم کی تہ کی جانے والی ربڑ کی چھوٹی کشتی ۔

Falter : (v) [ME.'falden'.] (۱) ٹھوکر کھانا ؛ غلطی کرنا ؛ متامل ہونا ؛ رکنا ؛ پس و پیش ہونا یا کرنا ؛ ڈگمگانا ؛ لڑکھڑانا؛ ہچکچانا؛ پاؤں اکھاڑ دینا ۔ (۲) رُک رُک کر بولنا ؛ ہکلانا ؛ تتلانا ؛ رُک رُک کر ، ہکلا کر منہ سے بات نکالنا ؛ لٹ پٹانا ۔ (۳) حیص بیص میں ہونا ؛ پاؤں ڈگمگا جانا ؛ جھجکنا ؛ چونکنا ؛ گھبرا جانا ؛ دبنا ؛ ہٹنا ؛ چھوڑ دینا ۔(٤) کمزورکرنا ؛ توڑ دینا ؛ زوال پذیر ہونا ؛ گرنا ۔

Falter : (v) [OF. 'faltrer'.] (اناج کا) گاہنا ؛ صاف کرنا ؛ دونی یا اوسنی کرنا ؛ جھاڑنا ۔

Falter : (n) (۱) پس وپیش ؛ تامل ؛ ٹھوکر ۔(۲) لکنت ؛ حیص بیص ؛ تتلاہٹ ۔(۳) لڑکھڑاتی آواز ؛ رُکی رُکی آواز ۔

Falter out : (v) ہچکچاہٹ کے ساتھ یا اٹک اٹک کر یا رُک رُک کر بات کرنا ۔

Falteringly : (adv.) اٹک اٹک کر ؛ رُک رُک کر ؛ تامل سے ؛ ہچکچاتے ہوئے ؛ ڈگمگاتے ہوئے ؛ تتلاتےہوئے ؛ غیریقینی طور پر ۔

Falun : (n) ٹورین اور لوائر فرانس کی دورثالث کی گھونگے دار زمینی پرتیں ۔

Falunian : (a) (ارضیات) تیسرے ارضیاتی دور کے بالائی طبقہء اوسط کا ۔

Falx : (n) [L.] (تشریح) دماغ اور حرام مغز کے مضبوط جھلی دار بیرونی غلاف کا اُبھار؛ مِنجل الدِماغ ۔

Falx ceriberi : (n) دیکھو Falx

Famatinite : (n) [after 'Famatina'mountains in the Argentine Republic.] سُرمئی تانبے کا سلف آئرسنائیڈ ۔

Famble : (n) [Origin 'doubtful'.] (عامیانہ) ہاتھ ۔

Famble : (v) [ME.] (۱) تتلانا ؛ ہکلانا ؛ رک رک کر بولنا ۔ (۲) بغیر بھوک یا رغبت کے کھانا ۔

Famble-crop : (n) (بول چال) جگالی کرنے والے جانوروں کا پہلا معدہ ۔

Fame : (n) [L.'fama'.] (۱) شہرہ ؛ چرچا ؛ شہرت ؛ تشہیر ۔ (۲) افواہ ؛ عام خبر ؛ آوازہ ۔(۳) نیک نامی ؛ جس ؛ نام ؛ ناموری ؛ تعظیم ۔

House of ill fame : رنڈی خانہ ؛ چکلہ ۔

Fame : (v) مشہور ہونا ؛ معروف ہونا ؛ زبان زد ہونا ؛ مشہور کرنا ۔

Fameful : (a) نامور ؛ نیک نام ؛ مشہور ؛ معروف ؛ شہرت یافتہ ؛ شہرہ آفاق ۔

Fameless : (a) غیرمعروف ؛ گمنام ؛ غیر مشہور ۔

Famelessly : (adv.) گمنامی سے ؛ غیر معروف طور پر ۔

Familial : (a) (سماجیات) خاندانی ۔

Familiar : (n) (۱) کسی گھرانے یاخاندان کا کوئی رکن ۔ (۲) (رومن کیتھولک چرچ) وہ شخص جو پوپ یا لاٹ پادری کے گھر میں مخصوص خدمات پر مامور ہو ۔ (۳) ملزم کو پکڑنے اورگرفتار کرنے پر مامورمحکمہ؛ تحقیقات وتفتیش کا ایک افسر ۔ (٤) بے تکلف دوست ؛ یار غار ؛ لنگوٹیا یار۔ (٥) موکل ؛ موکل جن ؛ بھوت وغیرہ (نیز استعارتاً)۔

Familiar : (a) [L.'familia'.] (۱) (متروک) اپنے خاندان کا ؛ خانگی؛ گھریلو؛ گھریلو انداز کا ۔ (۲) بےتکلف؛ بیباک ۔ (۳) (جانوروں کےلئے)پالتو ؛ سدھایا ہوا ؛ مانوس کیا ہوا ۔ (٤) خوب واقف ؛ آشنا؛ یار (عشق یا تعلق کے اعتبار سے) ؛ جانا بوجھا؛ اچھی طرح سے جانا ہوا ؛ نیا پرانا ۔ (٥) عام ؛ معمولی ؛ روزمرہ کا ۔ (٦) خوب واقف اور آشنا کسی مضمون سے)۔

Familiar spirit : (n) (۱) موکل جن ؛ بھوت ؛ دیو وغیرہ ۔ (۲) (استعارتاً) اچھی شراب ۔

Familiarity : (n) [L.'familiaritatem'.] (۱) بے تکلفی ؛ گہرا تعلق ؛ ربط ؛ گہری واقفیت (شخص یا مضمون سے) ۔ (۲) لگاؤ یا تعلق (عشقیہ) ؛ (جمع) بوس و کنار۔ (۳) آزادانہ برتاؤ ؛ بے تکلف رسم و راہ (خصوصاً چھوٹوں سے) ۔ (٤) (علم النجوم) کسی معینہ وقت میں زمین سے مشاہدہ کرنے والے کو نظر آنے والے سیاروں کی اتصالی حالت ۔ (٥) خو گری ؛ خو پذیری ۔

Familiarization : (n) (۱) واقفیت ؛ روشناسی وغیرہ ۔ (۲) واقف کرانا ؛ آشنابنانا ۔

Familiarize : (v) (۱) پوری طرح واقف کرادینا (کسی چیز یا شخص کو) ۔روشناس کرانا؛ معروف کرانا ۔ (۲) (کسی کو) آشنا بنانا یا کرنا؛ آشنائی کی کی سطح پر لانا ؛ بے تکلف کرنا ؛ یار بنانا ۔ (۳) بےتکلفانہ برتاؤ کرنا؛ آزاد روش اختیار کرنا ۔ (٤) واقف کرانا ؛ روشناس کرانا ؛ آشنا کرانا؛ بےتکلف کرنا ۔

Familiarizer : (n) واقف ، روشناس ، بے تکلف کرانے والا ؛ آشنا کرنے یا بنانے والا ۔ (۲) یاربنانے والا ؛ آزادروش اختیار کرنے والا ۔

Familiarizingly : (adv.) واقفیت کے ساتھ؛ آشنائی سے ؛ روشناس ہو کر ؛ بےتکلفی سے ؛ بطوریارانہ ؛ بےتکلفانہ ؛ آزادانہ ۔

Familiarly : (adv.) (۱) گھریلوطور پر ؛ بےتکلفی سے ؛ کامل واقفیت کے ساتھ؛ جان بوجھ کر؛ آشنائی سے؛ بطور یارانہ ۔ (۲) عام طور پر؛ عموماً ؛ معمولاً ؛ روزمرہ کے طور پر ۔ (۳) مانوس انداز میں ۔

Familiarness : (n) (۱) گھریلوپن؛ بےتکلفی؛ بیباکی؛ آشنائی؛ یارانہ ؛ واقفیت ؛ جان بوجھ ؛ مانوسیت ۔ (۲) عمومیت ؛ معمولی پن ۔

Familism : (n) [f.L.'familia+-ISM.] (۱) یہ عقیدہ کہ مذہب کی بنیاد محبت پر ہے اور یہ کہ کامل اطاعت کا انحصار مستحکم حکومت پر ہے؛ اس عقیدے کی پیروی ۔ (۲) (فوریئر میں) کسی خاندان کےافراد پر مشتمل گروہ بندی کارجحان ۔

Familist : (n) (۱) 'Family of love'فرقے کا رکن ۔ (۲) سولہویں اور سترہویں صدی میں یورپ کاایک صوفیانہ اور قلندرانہ فرقہ ۔

Family : (n) [L.f.'famulus'.] (۱) کسی حویلی کے نوکران ؛ کسی ایک گھرانے کے لوگ ۔ (۲) کسی فوجی افسر یا (ہندوستان میں) سرکاری افسر کے اہل کار ۔ (۳) ایک گھرانے کے لوگ ؛ ماں باپ ؛ والدین ؛ بچے ؛ اولاد؛ اہل وعیال ؛ خادم ؛ نوکر ؛ چاکر ؛ خاندان ؛ گھرانا ؛ کنبہ ؛ بھائی بند ۔ (٤) ماں باپ ؛ بھائی بند (خواہ وہ اکٹھے رہتے ہوں یا نہ رہتے ہوں ۔ (٥) ہم جدی ؛ ہم نسل ؛ ہم قبیلہ ؛ ہم جنس ؛ ہم نوع ؛ ہم خواص ۔ (٦) قوم ؛ نسل ؛ پیڑھی ؛ ایک ہی نسل یا قوم کے لوگ ؛ کنبہ ؛ خاندان ؛ عشیرہ ۔ (۷) اشخاص یا اقوام کی ملت یا جو سیاسی یا مذہبی تعلق سے متحد ہوں ۔ (۸) (سائنسی درجہ بندی میں) ہم جنس ۔ (۹) (فلکیات) نظام ۔ (حیوانیات) خاندان ؛ طائفہ ؛ سلسلہ ؛ نظام ۔ (۱۰) دیکھو Family of love ۔ (۱۱) (ریاضیات) انحنا اور سطحوں کی کوئی لامتناہی ترکیب (Set)۔

Patriarchal family : (n) (سماجیات) پدر اقتداری خاندان ۔

Patrilinial family : (سماجیات) پدرنسبی سلسلہ ۔

Polyandrous family : (n) (سماجیات) کثیر شوہری خاندان۔

Polygynous family : (n) (سماجیات) کثیر زوجی خاندان ۔

Punaluan family : (n) (سماجیات) پونالوون خاندان (مارگن کے مطابق خاندان کے ارتقا کا دوسرا مرحلہ جس میں گروہی شادی کا رواج تھا) ۔

Rural family : (n) (سماجیات) دیہی خاندان ۔

To be in the family way : (سماجیات) حاملہ ہونا ۔

Unbroken family : (n) (سماجیات) غیر منتشر خاندان۔

Urban family : (n) (سماجیات) شہری خاندان ۔

Family adjustment : (n) (سماجیات) خاندانی توافق ۔

Family allowance : (n) (۱) (تجارت) خاندانی الاؤنس ۔ (۲) (سماجیات) خاندانی بھتہ ۔(۳) (انتظامیہ) گذارہ، عیال ۔

Family Bible : (n) گھر میں عبادت کے وقت استعمال کی جانے والی بڑی انجیل مقدس جس میں کچھ سادے ورق لگے ہوتے ہیں جن پر بچوں کی پیدائش اور خاندانی مندرجات یاد داشتیں لکھی جاتی ہیں ۔

Family budget : (n) (۱) (تجارت) خاندانی بجٹ ۔ (۲) (سماجیات) خاندانی موازنہ ۔

Family budget enquiry : (n) (۱) (تجارت) خاندانی بجٹ کی پوچھ گچھ ۔(۲) (شماریات) کنبہ کی تحقیقات ۔

Family butcher : (n) گھروں کے راتب کا قصاب ۔

Family circle : (n) (سماجیات)خاندانی حلقہ ؛تھیٹر یا اوپیرا ہاؤس کی ایک گیلری جو ممتاز نشستوں کے پیچھے یا اوپر ہوتی ہے ۔

Family coach : (n) (۱) بڑی سی بند گاڑی ۔(۲) ایک طرح کا کھیل جس میں ہارنے پر بعض مضحکہ خیز شرطیں پوری کرنی پڑتی ہیں ۔

Broken family : (n) (سماجیات) منتشر خاندان ۔

Composite family : (n) (سماجیات) متحد خاندان ۔

Conjugal family : (n) (سماجیات) ازدواجی خاندان ۔

Consanguine family : (n) (سماجیات) ہم جدّی خاندان ۔

Conventional family : (سماجیات) روایتی خاندان ۔

Equalitarian family : (سماجیات) مساوات پسند خاندان ۔

Extended family : (سماجیات) توسیعی خاندان ۔

Happy family : مختلف قسم کے جانور جو ایک ہی پنجرے میں ہوں ۔

Holy family/The - : مریم عذرا ؛ عیسیٰ مسیح ؛ سینٹ یوسف (اور اکثر) سینٹ یحیی اور سینٹ الزبتھ ۔

In a family way : بے تکلفانہ ۔

In the family way : پیٹ سے ؛ حمل سے ؛ حاملہ ۔

Joint family : (n) (سماجیات) مشترک خاندان ۔

Language family : (لسانیات) خاندان السنہ ۔

Maternal family : (سماجیات) مادری خاندان ۔

Matriarchal family : (سماجیات) مادر اقتداری خاندان ۔

Matrilinial family : (سماجیات) مادر نسبی خاندان ۔

Mid-palaeolithic family : (تاریخ) متوسط قدیم حجری دور کی نسل ۔

Of family : شریف النسل ؛ شریف ؛ خاندانی ؛ عالی خاندان ۔

Palaeolithic family : (تاریخ) قدیم حجری دور کی نسل ۔

Paternal family : (سماجیات) پدری خاندان ۔

Family compact : (n) اٹھارھویں صدی میں فرانس ، اسپین اور دونوں صقلیہ کے بوربون خاندان کا معاہدہ (انگلستان اور آسٹریا کے خلاف)۔

Family desertion : (n) (سماجیات) ترکِ خاندان ۔

Family disorganisation : (n) (سماجیات) خاندانی بدنظمی ۔

Family environment : (n) (سماجیات) خاندانی ماحول ۔

Family expense : (n) گھریلو اخراجات ؛ خانگی مصارف ۔

Family expense policy : (تجارت) کنبہ خرچ پالیسی ۔

Family head : (n) (تجارت) سربراہ خاندان ؛ صدر خاندان ۔

Family history : (n) (تجارت) تاریخ خاندان ؛ تاریخ کنبہ ؛ خاندانی سرگذشت۔

Family hotel : (n) وہ ہوٹل جہاں اکثر پورے خاندان مقیم ہوتے ہیں ۔

Family immunity : (n) (طب) اعضاءِ نَسبی ۔

Family laws : (n) (انتظامیہ) قانون خانوادہ ۔

Family life : (n) گھریلو زندگی ؛ متاہل زندگی ؛ خانگی زندگی۔

Family likeness : (n) خاندانی مشابہت ۔

Family living : (n) پادری معاش جس کے دینے کا خاندان کا بزرگ مجاز ہو ۔

Family man : (n) (۱) متاہل : اہل وعیال والا ؛ گھربار والا ۔ (۲) ایک ذمہ دار گھریلو شخص۔

Family of curves : (کسی غیر مقطع درجےکی یکساں مساوات والی) (ہندسہ) مختلف النوع انحناؤں کا ایک گروپ ؛ (شماریات) کنبہء منحنی ۔

Family of love ایک فرقہ جس کی ابتدا ہالینڈ اور نشوونما انگلینڈ (سولھویں صدی) میں ہوئی اور جس کا یہ عقیدہ تھا کہ مذہب کی بنیاد محبت پر ھے اوریہ کہ کامل اطاعت کا انحصار مستحکم حکومت پر ھے ۔

Family of transformation : (لسانیات) خاندان تبادل ۔

Family organisation : (n) (سماجیات) خاندانی تنظیم۔

Family planning : (n) (تجارت) خاندانی منصوبہ بندی۔ (معاشیات) (سماجیات) خاندانی منصوبہ ۔

Family planning centre : (انتظامیہ) مرکز خاندانی منصوبہ بندی۔

Family protection : (n) (تجارت) حفاظت کنبہ ۔

Family relief : (n) (معاشیات) امداد قحط زدگان ۔

Family system : (n) (سماجیات) خاندانی نظام ۔

Family tree : (n) (۱) شجرہ نسب ؛ نسب نامہ ؛ خاندانی شجرہ ۔ (۲) لسانی شجرہ ؛ شجرہ السنہ ؛ زبانوں کا نسب نامہ ۔ (۳) ایک ہی نسل کی زبانوں کےباہمی رشتوں کو ظاہر کرنے والا خاکہ یا نقشہ ۔

Family wage : (n) (۱) (سماجیات ، تجارت) خاندانی اجرت ۔ (۲) کسی خاندان کی مجموعی آمدنی ۔(۳) کسی خاندان کی گذر اوقات کےلئے ضروری آمدنی ؛ خاندانی مایحتاج ۔

Famine : (n) [L.f.'fames'.] (۱) (سماجیات، معاشیات،تجارت) قحط؛ بھوک مری؛ کال؛ گرانی ۔(۲) قلت؛ کمی ۔

To die of famine : (۱) (مجازاً) بھوکوں مرنا ۔ (۲) قحط میں مرنا ۔

Famine bread : (n) ایک کائی نما نباتات جو قطب شمالی کے علاقہ میں پائی جاتی ھے اور جو کبھی کبھی خوراک کے طور پر استعمال ہوتی ھے ۔

Famine fever : (n) (۱) (طب) محرقہء دماغی ؛ کال تپ ۔ (۲) ایک قسم کا بخار جس میں ارغوانی رنگ کے دانےنکلتے ہیں اورضعف بےحد ھوجاتا ھے اور عموماً ہذیانی بھی ہوتا ھے ؛ ٹائفائیڈ ۔ (۳) عود کرنے والا بخار ۔

Famine prices : (n) کال کے زمانے کی قیمتیں ۔

Famine relief : (n) (تجارت) قحط امداد ۔

Famine-stricken : قحط زدہ ۔

Famish : (v) [L.'fames'.] (۱) بھوکوں مرنا ؛ بھوکوں مارنا ۔ (۲) انتہائی فاقوں کی نوبت پہنچنا ؛ فاقہ کرنا ۔ (۳) انتہائی غذا کی قلت سے مصیبت میں پڑنا ۔ (٤) انتہائی بھوکا ھونا ۔ (٥) دانہ پانی سے محروم کر کے مارڈالنا ۔

To be famishing : (بول چال میں) بھوک لگنا ۔

Famous : (v) [L.'famosus'.] (متروک) مشہور کرنا ۔

Famous : (a) [L.f.'fama'.] (۱) مشہور؛ شہرہ آفاق ؛ معروف ؛ نامی ؛ نامور ۔ (۲) (بول چال) نہایت عمدہ ؛ بڑھیا ؛ اعلیٰ درجے کا ؛ بہت اچھا ؛ خوب ۔

Famously : (adv.) مشہورطورپر ؛ عمدہ طورپر ؛ نہایت عمدہ طور پر ؛ عمدگی کے ساتھ ؛ بہ آئین شائستہ ؛ خوش اسلوبی سے ؛ بہ اسلوب احسن (عامیانہ)۔

Famousness : (n) شہرت ؛ شہرہ ؛ نام ؛ نام وری ؛ خوبی ؛ عمدگی۔

Famp : (n) [Origin unkn .] چونا پتھر کی چٹانوں میں پایا جانے والا ایک سخت لہر یا چنیلا سلیٹ نما پتھر ۔

Famulus : (n) [L.] ملازم (خصوصاً کسی جادوگر ، شعبدہ باز یا علم داں کا)۔

Fan : (n) [L.'vannus'.] (۱)پنکھا ؛ باد کش ۔(۲) (حیوانیات) پنکھا نما (شے) ۔ (۳) ایک گھومنے والا پنکھا ۔ (٤) داسر۔ (٥) بھوسے سے اناج الگ کرنے کی مشین (انجینیئرنگ) چھاج ؛ باد افشاں ؛ دھونکنی ۔ (٦) (شاعرانہ) پنکھ ؛ ڈانٹا ؛ بازو (پرند کا) ؛ بال ؛ پر ۔ (۷) پنکھے کی شکل کی کوئی چیز (مثلاً پتا ، پرند کی دم ، دریچہ وغیرہ) پنکھے کی طرح پھیلی ہوئی آرائش کی چیز ۔ (۸) انجن کی پنکھی ( یا پنکھا ) ۔ (۹) پون چکی کی پنکھی؛ ہوا کی چکّی کی پنکھی ۔ (۱۰) وھیل مچھلی کی دم کا چوڑا چپٹا مثلث نما ٹکڑا ۔ (۱۱) (جہازرانی) ہوائی مشینوں میں یا جہازوں میں لگے پنکھے کا پیچ یاپیچ کا ایک پھل ۔ (۱۲) (مچھلی کا شکار) چارہ ڈالنے کی ایک تدبیر ۔ (۱۳) پھٹکنا ، اڑانا یا پنکھا جھلنا ۔ (١٤) (پون چکی میں) چھوٹا سا بادبان جس سے چکی کے پردوں کا رخ ہوا کی طرف رہتا ھے ۔

Propeller fan : (انجینیئرنگ) داسر پنکھا ۔

Fan : (n) [abbrev. of FANATIC.] (۱) سرگرم ؛ پُرجوش ۔ (۲) (عامیانہ) رسیا (کھیل تماشے کا شوقین) ۔

Fan : (v) (۱) اناج پھٹکنا ، اڑانا یا اُسانا ۔ (۲) بھوسی کو پھٹک کر اڑا دینا ۔ (۳) پنکھے سے کسی چیز کو اڑا دینا ۔ (٤) پنکھا جھلنا ؛ پنکھا کرنا ؛ پنکھا ہلانا ؛ پنکھے سے ہوا دے کر کسی چیز کو ٹھنڈا کرنا ۔ (٥) آگ کو پنکھا کر کے یا ہوا دے کر بھڑکانا ؛ آگ بھڑکانا ؛ اشتعال پیدا کرنا ۔ (٦) (ہوا کا) آہستہ آہستہ چلنایا بہنا ؛ ٹھنڈا کرنا ۔ (۷) پنکھے کی طرح پھیلنایا پھیلا دینا۔ (۸) (کسی پر) آہستہ آہستہ سانس چھوڑنا یا پھونکنا ۔ (۹) (پنکھے سے یا پنکھے کی طرح سے) ہوا دینا یا ہوا مارنا ۔

To fan out : (پنکھے کی طرح) جھلنا ۔

Fan antenna : (n) (ریڈیو) پنکھا نما ہوائیہ ۔

Fan blower : (n) (انجینیئرنگ) باد افشاں ؛ دھونک مشین ۔

Fan- flower : (n) گرم ملکوں کی ، سفید پھولوں والی ایک جھاڑی۔

Fan-fly : (n) رفتار کم کرنے کا آلہ ۔

Fan-governor : (n) [Throttle-valve] بھاپ والے انجن کےبخارے کو باقاعدہ رکھنے والی پنکھی ۔

Fan-groining : (n) گوتھی عمارت کی کھڑکی کے اوپر آرائشی حصہ ۔

Fan- light : (n) دروازے کے اوپر کی پنکھا نما کھڑکی ۔

Fan- mount : (n) پنکھے کی فریم (جس پر پنکھا نصب ہوتا ھے)۔

Fan-painter : (n) پنکھا رنگنے والا ۔

Fan-palm: (n) پنکھا نما پتوں والے کھجور کا درخت ۔

Fan-plant : (n) نخلک ؛ ایک قسم کی چھوٹی کھجور ۔

Fan-shaped : (a) پنکھے جیسا ؛ پنکھا نما ؛ پنکھے کی شکل کا ۔

Fan-shell : (n) ایک صدفی مچھلی یا اس کا پوست ۔

Fan- stick : (n) پنکھے کی ڈنڈی ۔

Fan-structure : (n) (ارضیات) پنکھا نما ساخت ۔

Fan-tail : (n) (۱) پنکھے کی شکل کی دُم یا آخری سرا ۔ (۲) ایک طرح کا کبوتر ؛ لقا کبوتر (جس کی دم پنکھے جیسی ہوتی ھے) ؛ (حیوانیات) پنکھا دُم ؛ چتری (کبوتر) ۔ (۳) کوئلے کی کان میں کام کرنے والے کی ٹوپی ؛ پن روک

ٹوپی ۔(٤) مگس گیر پرندہ ۔(٥) خوشنما نسل کی چینی سرخ مچھلی ۔(٦) جنگلی یا پست قد گھوڑا ۔ (٧) کسی عمارت کا پنکھا نما حصہ ۔ (٨) بط کی چونچ جیسا جہاز کا گردنا ۔ (٩) دیکھو Fan tail deer ۔(١٠) آسٹریلیا میں پائے جانےوالےپرندے کی ایک جنس ۔(١١) (میکانیات) ایک قسم کا جوڑ ۔(١٢) گیس برنر کی ایک قسم جس کی فروزاں نلی محراب نما ہوتی ہے ۔ (١٣) ایک بڑی پن روک ٹوپی یا ہیٹ جسے جہازراں طوفانی موسم میں استعمال کرتے ہیں (سر اور گردن کی حفاظت کےلئے) ۔

**Fan-tail : (v)** (وھیل مچھلی کا) دُم سے پنکھے کی طرح کام لینا ۔

**Fan tail /Fan tail deer : (n)** چھوٹی سفید دُم والا ہرن ۔

**Fan-tail /Fan-tail -hat : (n)** ایک بڑی پن روک ٹوپی یا ہیٹ جسے جہازراں طوفانی موسم میں استعمال کرتے ہیں (سر اور گردن کی حفاظت کے لئے) ۔

**Fan-tailed : (a)** پنکھے کی طرح پھیلی ہوئی دُم والے (خصوصاً پرندے اور مچھلیاں) ۔

**Fan-tan : (n) [chinese 'fantan'.] :** چین میں جوئے کا ایک کھیل : بازی بد کر تاش کا کھیل ۔

**Fan-tracery : (n)** گوتھی عمارت کی کھڑکی کے اوپر آرائشی حصہ ۔

**Fan-vauling : (n)** دیکھو Fan-tracery

**Fan-window : (n)** نصف قطری آئینہ دار پٹ والا نیم دائری دریچہ ۔

**Fan-work : (n)** دیکھو Fan-tracery

**Fanam : (n) [Skr.'Pana'.]** (١) جنوبی ہند کا ایک قدیم چھوٹا سکّہ ۔(٢) تراونکور کا ایک نقرئی سکہ (دوآنے کے برابر جو آزادی ہند سے قبل تک رائج تھا) ۔ (٣) اس سکّے کی قیمت ۔

**Fanatic : (a)[L.f.'fanum'.]** (دینیات) کٹر ؛ متشدد ؛ متعصب ۔ (٢) خبطی ؛ جنونی ؛ مشتعل ؛ غضبناک ۔ (٣) کٹر ؛ متشدد؛ پرجوش ؛ سرگرم (خصوصاً مذہبی معاملات میں) ۔

**Fanatic : (n)** (١) خبطی ؛ جنونی ؛ غضبناک ۔(٢) کٹر ؛ متشدد؛ متعصب ۔(٣) سترھویں صدی کے نصف میں یہ لفظ غیر مقلد پروٹسٹنٹ عیسائیوں کےلئے مستعمل تھا ۔

**Fanatical : (a)** کٹر ؛ متشدد ؛ متعصب ؛ متعصبانہ ؛ متشددانہ ۔

**Fanatically : (adv.)** (١) کٹرپن سے ؛ متعصبانہ ؛ متشددانہ ۔ (٢) غضبناک طورپر ؛ جنونی انداز میں ؛ متعصب طورپر ۔

**Fanaticalness : (n)** کٹر پن ؛ تعصب ؛ خبط ؛ جنون ؛ غضبناکی ۔

**Fanaticism : (n)** (١) خبط ؛ جنون ؛ اشتعال ؛ غضبناکی ؛ انتشار دماغی ۔ (٢) (دینیات) کٹرپن ؛ شدید تعصب ؛ (فلسفہ ، نفسیات) مجنونانہ عقیدت ۔ (٣) غلو ؛ غیر معقول سرگرمی؛ تعصب؛ تشدد ۔

**Fanaticize/Fanatise : (v)** تعصب یا تشدد برتنا ؛ تعصب یا جوش پھیلانا ؛ متعصب ہونا یا کرنا ؛ کٹر بننا یا بنانا ؛ متشدد ہونا یا بنانا ۔

**Fancied : (a)** (١)تصوراتی ؛ تخیلی ؛ وہمی؛ خیالی؛ قیاسی؛ فرضی ؛ غیر حقیقی ۔(٢) پسندیدہ ؛ محبوب ۔

**Fancier : (n)** (١) شوقین ؛ پرکھنے والا(کسی جانوریا چیزکا) ۔(٢) خیالی دنیا میں رہنے والا ؛ خواب و خیال کی دنیا میں رہنے والا؛ ہَوائی محل بنانےوالا ۔ (٣) مصور ؛ فنی تصویریں بنانے والا ؛ نقاش ۔ (٤) جانور ، پودے ، نوادر وغیرہ کا شوقین اور پرکھنے والا نیز ان کی بہتر نسل تیار کرنے یا ان میں کسی خاص قسم کا وصف اجاگر کرنے کی غرض سے انہیں پالنے والا ۔

**Dog fancier :** کتے کا شوقین ؛ کتا پالنے اور اس کی پرکھ رکھنے والا ۔

**Flower fancier : (n)** پھولوں کا شوقین ۔

**Pigeon fancier : (n)** کبوتر کا شوقین ؛ کبوترباز ۔

**Fanciers : (n)** شوقین یا رسیا ۔

**Fanciful : (a)** (١) وہمی ؛ وسواسی ؛ خیالی ؛ متلون ؛ لہری ۔ (٢) انوکھا ؛ عجیب شکل کا ؛ انوکھی وضع سے آراستہ ۔(٣) فرضی ؛ غیر واقعی ؛ غیرحقیقی ؛ خیالی ؛ وہمی ؛ انوکھی شکل کا ۔ (٤) مصوری میں انوکھے پن کا مظاہرہ کیا ہوا ۔

**Fancifully : (adv.)** انوکھے طورپر ؛ نادر انداز میں ؛ عجیب طور پر ؛ فرضی طور پر ؛ غیر حقیقی طور پر؛ تصوراتی طورپر ؛ خیالی طور پر ؛ وہمی انداز میں ۔

Fancifulness : (n) انوکھا پن ؛ نادرانداز ؛ وہمی ؛ خیالی ؛ تصوراتی انداز ۔

Fancify : (v) (۱) آراستہ کرنا ۔ (۲) واضح کرنا ۔

Fanciless : (a) غیر تخیلی ؛ غیر وہمی ؛ غیر تصوراتی ؛ غیر خیالی ؛ غیرفرضی ؛ حقیقی ؛ واقعی ۔

Fanciless compositions : (n) غیر فرضی نگارشات ۔

Fancily : (adv.) دیکھو Fancifully

Fanciness : (n) دیکھو Fancifulness

Fancy : (n) [A contr of 'FANTASY'.] (۱) وہم ؛ وہمیات ؛ ظن ؛ گمان ؛ خیال باطل ؛ وسواس ۔ (۲) واہمہ (نفسیات) خوش خیالی ۔ (۳) تصور؛ تخیل کاری ۔ (٤) قیاس ؛ مفروضہ ۔ (٥) موج ؛ لہر؛ ترنگ ؛ تلون ؛ تلون مزاجی ۔ (٦) رغبت ؛ میلان؛ رجحان ؛ متلون ترجیح ۔ (۷) خاص اوصاف کو اجاگر کرنے کے لئے جانوروں کی اچھی نسلیں بنانے کا فن یا پیشہ نیز یہ اوصاف ۔ (۸) ایجاد ؛ اختراع ؛ اختراعی طرز ۔ (۹) بیباکانہ خیال؛ بےقاعدہ تخیل ۔ (۱۰) چاہت؛ پیار ؛ الفت ۔ (۱۱) وہمی چیز ۔ (۱۲) ذوق ؛ ناقدانہ رائے (فن اور لطافت کے سلسلے میں) ۔ (۱۳) دیکھو The fancy ۔ (١٤) فیشن کی وقتی ضرورت کے مطابق بنائےگئے خوشنما کپڑے ۔ (١٥) ہیرا جس کارنگ نہ سفید ہو اور نہ نیلگوں سفیدرنگ کاہو ۔ (١٦) قوت تخیل وبیان (خصوصاً فنی اظہارمیں) موہوم شے کا درک اور اسےتخیل سے فنی شکل میں لانے کی قوت ۔ (۱۷) رنگ برنگ کے پھولوں والا پودا ؛ رنگ برنگ کے پھول ؛ مختلف اللون پھول ۔ (۱۸) کسی مخصوص فن کا رسیا یا شائق ۔ (۱۹) جانوروں کا شائق ؛ ایسے شوق کی چیزیں ۔ (۲۰) کسی مخصوص فن ، پیشہ ، یا تفریحی مشغلے (مثلاً کھیل کود، مکہ بازی) کا رسیا، شائق یا ذوق رکھنے والا ۔ (۲۱) دیکھو Fancy roller ۔

The fancy : (۱) کسی تفریح یا مشغلے (خصوصاً انعامی مکّا بازی) کا رسیا یا شائق ۔ (۲) مکّا بازی؛ گھونسا بازی ۔ (۳) عام تفریح (کھیل کود) ۔

To catch the fancy of : گرویدہ کرنا ؛ مائل کرنا ؛ رجھانا ۔

To have, take a fancy for, to : مائل ہونا؛ راغب ہونا؛ لٹو ہونا ؛ ریجھنا؛ بھانا ؛ پسند کرنا یا پسندآنا ۔

Fancy : (v) (۱) قیاس کرنا ؛ تصور کرنا ؛ درک کرنا ؛ خیال کرنا ۔ (۲) گمان کرنا ؛ (بول چال) اپنے کو بڑا سمجھنا ؛ دون کی لینا ؛ خود بیں ہونا ۔ (۳) کسی خاص وصف کو اُجاگر کرنے کی خاطر پالنا ۔ (جانوروں یا پرندوں کو) ۔ (٤) پسند کرنا ؛ مائل ہونا ؛ راغب ہونا ؛ ریجھنا؛ خوش ہونا (خصوصاً ظاہری صورت یا انداز پر) ۔ (٥) کسی خاص وصف کو اُجاگر کرنے کےلئے اُپجانا (پودوں کو) ۔ (٦) شائق ہونا ؛ رسیا ہونا ؛ (کسی چیز کا) ذوق رکھنا ۔ (۷) خوش سلیقگی سےترتیب دینا (کسی ڈیزائن ، تدبیریا منصوبے کو) ۔ (۸) خیال بندھانا ؛ گمان کرنا؛ تصور کرانا (کسی خاص انداز میں) ۔ (۹) (غلط ثبوت یا غلط تصور کی بنا پر یا بلا ثبوت) یقین کرلینا ۔ (۱۰) بلا تحقیق یقین کر لینا ؛ (کسی خاص اندازمیں) سوچنے پر مائل ہونا ۔ (۱۱) (کسی چیزکو) غلط طور پر دیکھنا یا تعبیر کرنا ۔

Fancy : (تعجب ظاہر کرنے یا کسی خیال کی طرف توجہ مرکوز کرانے کے لئے) دیکھو تو ؛ خیال کرو ؛ غور کرو ۔

Fancy : (a) (۱) عمدہ ؛ آرستہ ؛ (سادہ کی ضد) زرق برق ؛ پر تکلف ؛ آرائشی ؛ نما ئشی ۔ (۲) رنگ برنگی ؛ بوقلموں (پھول وغیرہ) کئی رنگوں کے ۔ (۳) فینسی چیزوں کا کاروبار کرنے والا ؛ عمدہ چیزوں کا کاروبار کرنے والا ۔ (٤) غیرمعمولی طور پر یا زیب و زینت میں مستعمل ۔ (٥) وہمی؛ گمانی؛ وسواسی؛ خیالی؛ تصوراتی ؛ تخیلی ؛ قیاسی ؛ فرضی، عجیب و غریب اورانوکھی وضع سے آراستہ ؛ نادر؛ اختراعی؛بےقاعدہ؛ غیراصولی؛ تکنیکی مہارت کی کمی کے باوجود سلیقے اورقاعدہ سے ادا کیا ہوا ۔ (٦) غلط تصورات پر مبنی ؛ باطل ؛ غیرحقیقی ۔ (۷) گرانقدر؛ بیش قیمت؛ فینسی؛ مہنگا ؛ خرچیلا ۔

Fancy-ball : (n) (۱) ناچ جس میں طرح طرح کے بہروپ بدلتے ہیں ۔ (۲) افسانوی اور تاریخی کرداروں کا روپ بھرنے کے لئے رنگ برنگ کے لباس ؛ بہروپ کا لباس ۔

Fancy-bread : (n) پرتکلف روٹی ۔

Fancy-dog : (n) کسی خاص وصف یا خوبی کو اُجاگر کرنے کی خاطر پالا ہوا کتا ۔

Fancy-dress/-ball : (n) افسانوی اور تاریخی کرداروں کا روپ بھرنے کےلئے رنگ برنگ کےلباس ؛ بہروپ کا لباس؛ رنگ برنگ کےلباس میں ناچ ۔

Fancy-fair : (n) مینا بازار ؛ نمائش ؛ میلہ ؛ ہاٹ جو خاص موسم اور وقت اور مقام پر لگائی جائے ۔

Fancy-franchise : (n) من مانےاوصاف (رائے دہندگی کےلئے) ۔

Fancy-free : (a) ناآشنائے محبت ؛ قوتِ عشق سے عاری ؛ جذبات محبت سے خالی ۔

Fancy-man : (n) معشوق ؛ محبوب ؛ دلآرام ؛ یار ؛ (سوقیانہ) بھڑوا ۔

Fancy-men : (n) (کسی کھیل کا) رسیا یاشوقین ۔

Fancy-picture/-portrait : (n) خیالی تصویر ؛ قیاسی تصویر ؛ وہمی تصویر ؛ خالی پیکر ۔

Fancy-pigeon : (n) کسی خاص خوبی یا وصف کو اُجاگر کرنے کی خاطر پالا ہوا کبوتر ۔

Fancy price : (n) (۱)(معاشیات) من مانی قیمت ۔ (۲) بےتکی قیمت ؛ بے انداز قیمت ۔

Fancy-roller/Fancy : (روئی دھنکنے کے لئے) لمبے دانتوں والا بیلن جو بڑے استوانے کے گرد گھومتا ھے اور جس سے تیز دُھنائی ھوتی ھے ۔

Fancy-sick : (a) بیمار عشق ؛ محبت کا مارا ؛ مریض عشق ۔

Fancy-stitches : (n) کشیدہ کاری ؛ سوئی سے بنایا ھوا آرائشی کام ۔

Fancy-stocks : (n) خیالی ذخیرہ ؛ فرضی ذخیرہ ۔

Fancy-stops : (n) (کسی عضو کا) بے قاعدہ یا غیر معمولی ٹھہراؤ (ارتقاء یا کارکردگی میں) ۔

Fancy-woman/-girl/-lady : (n) داشتہ ؛ رکھیل ؛ معشوقہ ؛ محبوبہ ۔

Fancy-work : (n) کشیدہ اور گل کاری کا کام ؛ آرائشی کام ۔

Fandangle : (n) [origin doubtful.] عجیب آرائش ؛ انوکھی سجاوٹ ؛ مورکھ پن ؛ گاؤدی پن ؛ مہملات ؛ حماقتیں (صفت کے طور پر بھی استعمال ھوتا ھے) ۔

Fandango : (n) [a Sp. 'fandango'. Perh. of negro Origin.] (۱) ہسپانیہ کا ناچ ؛ اس ناچ کی لے یا تان ۔ (۲) رقص کا ایک سماجی اجتماع ؛ مجلس رقص ۔

Fane : (n) [L.'fanum'.] (شعر) مندر ؛ عبادت خانہ ؛ معبد ؛ دیول ۔

Fanega : (n) [Ar.'faniqah'.] غلہ ناپنے کا ایک ہسپانوی پیمانہ ۔

Fanfare : (n) [Fr.perh.'echoic'.] (موسیقی) نفیری ؛ ترئی یا بگل کی آواز ؛ شکاری بگل کی آواز ۔

Fanfare : (v) مشتہر کرنا ؛ (پُر زور آواز سے) متوجہ کرنا ؛ ہوشیار کرنا ؛ آگاہ کرنا ؛ خبردار کرنا ۔

Fanfaron : (n) [Fr. f. 'fanfare'.] (۱) ڈینگ ہانکنے والا ؛ شیخی بگھارنے والا ؛ کلہ درازی کرنے والا ؛ شیخی باز ؛ لاف زن ؛ دبنگ ۔ (۲) نفیری ، ترئی یا بگل کی آواز ؛ شکاری بگل کی آواز ۔ (۳) بھڑکیلی نمائش ۔

Fanfaronade : (n) [Fr.f.'fanfaron'.] (۱) ڈینگ ؛ اکڑ ؛ شیخی ؛ گھمنڈ ؛ دھونس ۔ (۲) تحکمانہ ، گستاخانہ ، متکبرانہ لہجہ ۔ (۳) طمطراق ؛ ٹھاٹ ؛ دکھاوا ؛ خودنمائی ؛ نمود ؛ بھڑک ۔ (٤) نفیری یا بگل کی آواز ؛ شکاری بگل کی آواز ۔

Fanfaronade : (v) (۱) اکڑ کر چلنا ؛ دون کی لینا ؛ شیخی بگھارنا؛ دھونس جمانا؛ ٹھاٹ دکھانا؛ خودنمائی کرنا؛ لاف زنی کرنا ؛ دھمکی سے کام لینا ۔

Fanfold : (n) (لکھنے یا ٹائپ کرنے کے لئے) کاغذ کے اوراق کا وہ مجموعہ جن کے درمیان کاربن رکھے گئے ھوں ۔

Fang : (n) [OE.'Fang'.] (۱) دانت ؛ کھیس (خاص کر کتے یا بھیڑیے کے) ؛ ناب ۔ (۲) سانپ کے زہری دانت؛ (حیوانیات) کچلی؛ زہر کا دانت ۔ (۳) (تشریح) دانت کی جڑ یا اس کی کوئی شاخ؛ لمبا نوکیلا دانت (خصوصاً ہاتھی، وال رس کا) ۔ (٤) لمبا دندانہ ؛ شکاری جانور کا بڑا دانت جس سےوہ شکار کرتاھے۔ (۵) چنگال طیور؛ زہریلے چنگل ۔ (٦) کسی اوزار کی نوک ؛ پکڑنے یا تھامنے کا کوئی اوزار ؛ لوھے کی نوکدار سلاخ یا میخ ۔ (۷) مکڑے کا زہریلا چنگل ۔ (۸) (جہازرانی) اُن دو طنابوں میں سے ایک جو اگلے اور پچھلے بادبان کی اوپر کو نکلی ھوئی بلّی سے عرشے تک تنی ھوتی ہیں ؛ (جمع میں) پمپ بکس کے کُھل منڈن ۔ (۹) (معدنیات) ھَوا گزار ؛ ھَوا کی نالی ۔

کرنا؛ آگ بھڑکانا ؛ بھوسا ؛ پھٹکن ۔ (۲) دیکھو Fan-tracery ۔(۳) مارنا ؛ کوڑے سے مارنا ۔

Fanning machine/-mill : (n) بھوسا الگ کرنے کی مشین ؛ پھٹکنے کی مشین ۔

Fanon : (n) [L.'fano'.] دیکھو Fannell

Fantasia : (n) [It 'fantasia'.] (۱) (نفسیات) خیالی منصوبہ ۔ (۲) (موسیقی) وہ گیت یا گانا جس میں بمقابلے فن کے خیال آرائی کا زیادہ لحاظ کیا گیا ہو ۔ (۳) (لیوانٹ اور شمالی افریقہ) کرّ و فر ؛ شان وشکوہ ؛ تزک و احتشام ؛ خودرائی ۔ (٤) ایک عربی رقص جس میں گھوڑے پر بیٹھ کر یا بندوق چلا کر شورو شغب کرتے ہیں (ایک تیز دھن کے ساتھ) ۔

Fantascope : (n) (بصریات) فنطاس بیں ؛ عجوبہ بیں ۔

Fantasied/ Phantasied : (a) [f.'FANTASY'.] (۱) خیالی ؛ تصوراتی ؛ تخیلی ؛ وہمی ؛ مبنی بر تخیل ؛ غیرحقیقی ۔(۲) پُر استعجاب ؛ ندرت سے بھرا ہوا ؛ پرتکلف ؛ زرق برق ؛ آراستہ ؛ بوقلموں ؛ پُر از وہم ؛ پُر از خیال ۔

Fantasm(a ) : (n) (۱)(بصریات) عجوبہ ؛ فریب نظر ۔ (۲) (نفسیات) پیکر خیال ؛ سراب خیال ؛ مایا ۔ (۳) دیکھو Phantasm(a) ۔

Fantasmagoria : (n) (بصریات) عجوبہ نمائی ؛ نمائش فریب نظر ۔

Fantasque : (a) [L.'fantasticus'.] دیکھو Fanciful

Fantassin : (n) [It.'fantaccino'.] پیادہ سپاہی ۔

Fantast/Phantast : (n) [med.L.'phantasta'.] (۱) دیکھنے والا ؛ صاحب کشف ۔ (۲) غیر عملی ؛ خیال پرست ؛ خیالی پلاؤ پکانےوالا؛ تصورپرست ۔(۳) وہمی؛ وحشی ؛ متلون مزاج ؛ بدحواس ؛ من موجی (شخص) ۔(٤) تصوراتی مصنف؛ خیالی قلم کار ۔

Fantastic : (a) [Med.L.'Fantasticus'.] (۱) (نفسیات) فنطاسی؛ عجوبہ پسند ؛ خرق عادی ؛ طرفہ ۔ (۲) خیالی (شاذ) ؛ عجیب ؛ عجیب وغریب ؛ بے اصل ؛ متلون ؛ وہمی ؛ لہری ؛ سنکی ؛ شیخ چلّی ۔ (۳) نرالا ؛ بے ڈھنگا ؛ عجوبہ ؛ طرفہ ؛ غیرواقعی ۔(٤) غریب الاطوار ؛ احمق ؛ انوکھی یا غیر معمولی کردار کا ۔ (٥) (لباس میں)

Fang : (v) (۱) لینا ؛ ضبط کرنا ؛ جکڑنا ؛ قبضہ میں کرنا؛ لے لینا ۔ (۲) اُکسانا ؛ حملہ کے لئے بڑھنا ؛ (کتے وغیرہ کو) لہکانا ؛ جھپٹنا ؛ برانگیختہ کرنا ۔(۳) کسی کام پر لگنا ؛ شروع کرنا ؛ ابتدا کرنا ۔ (٤) مہمان کا استقبال کرنا ۔(٥) خرچہ کرنا ۔

Fang : (v) نل چالو کرنے کے لئے اُس میں پانی ڈالنا ۔

To fang a pump : نل چالو کرنے کے لئے اُس میں پانی ڈالنا ۔

To fang cristendom : (v) بپتسما پانا ؛ عیسائی ہونا یا بننا ۔

Fanged : (a) دنتیلا ؛ کھیس والا ؛ ناب دار ؛ زہریلے چنگل یا دانتوں والا ؛ نوک دار ؛ دندانہ دار ؛ لمبے دندانوں والا ۔

Fanging : (n) (۱) جکڑنا ؛ قبضہ میں لینا یا کرنا ؛ ضبط کرنا ؛ جھپٹنا ؛ جکڑن ؛ انضباط؛ جھپٹ ۔ (۲) (معدنیات) (کانوں میں) ہَوا کش ۔

Fangless : (a) (۱) بےدانت کا ؛ ادنت ۔(۲) مضرت رسانی سے محروم ۔

Fangot : (n) [ad.It.'fangotto'.] مصنوعات کی ایک مقدار خاص کر خام ریشم کی ۔

Fangy : (a) دانت والا ۔

Fanion : (n) [a.F.,F. as 'fanon '.] گھوڑ سوار دستے کے سامان کے آگےلگا ہوا ایک جھنڈا نیز ایک چھوٹا جھنڈا جو پیمائشی اسٹیشن کے نام اورنشان کو ظاہر کرے ۔

Fannell : (n) [med.L.'fanula'.] (۱) کلیسائی لباس کا ایک جزو جو عشائے ربانی کے وقت (استعمال ہوتا ہے ۔(۲) چاررنگ کی دھجیوں سے بنا ہوا ایک کپڑا جسے پوپ عشائے ربانی کے وقت بائیں بازو پر باندھتا ہے ؛ عشائیہ ۔

Fanner : (n) (۱) (انجینیئرنگ) چھاج ۔(۲) باد زن ؛ دھونک مشین ۔ (۳) پھٹکنے والا ؛ بھوسا الگ کرنے کی کَل ۔ (٤) ہَوا پہنچانے اور سرد رکھنے والی مشین ۔(٥) شکرے کی ایک قسم ۔

Fanning : (n) (۱) اناج پھٹکنا ؛ بھوسی کو پھٹک کر اُڑانا ؛ پنکھا جھلنا ؛ پنکھے سے کسی چیز کو ٹھنڈا

خود نما؛ طمطراق دکھانے والا ؛ بننے ٹھننے والا ۔ (٦) انتہائی وہمی ؛ بیحد عجیب ۔ (٧) عجیب وغریب شکل یا ڈیزائن کا ؛ ڈیزائن یا صورت میں انوکھا ۔ (٨) (رقص میں) عجیب حرکات کرنے والا ؛ من موجیا ۔

Fantastic/-al : (n) وہمی ؛ متلون ؛ غیر حقیقی یا وحشی خیالات رکھنے والا ۔

Fantastic delusion : (n) (نفسیات ، طب) فنطاسی احتیاط ۔

Fantasticality : (n) عجوبہ پن ؛ سنکی پن ؛ من کی موج ؛ ترنگ ؛ تلون ؛ خبط ؛ خیال جو اچانک آجائے ؛ خیالی پن ؛ متلون مزاجی ۔

Fantastically : (adv.) خیالی طورپر ؛ عجیب وغریب طورپر ؛ متلون مزاجی سے ؛ نرالے انداز سے ؛ پُر استعجاب طور پر ؛ احمقانہ انداز سے ؛ عجوبہ پن سے ؛ خبطگی کے ساتھ ؛ طرفگی سے؛ طُمطراق کے ساتھ؛ پُر تکلف طورپر ۔

Fantasticalness : (n) خیالی پن ؛ عجوبہ پن ؛ سنکی پن ؛ طرفگی ؛ طرفہ مزاجی ؛ انوکھا پن ؛ تلون ؛ خبط ؛ خود نمائی ؛ طُمطراق ؛ تکلف ۔

Fantasticism : (n) (١) موضوعیت (یعنی وجود خارجی سے انکار) ۔ (٢) (فن یا تحقیق میں) تخیل کاری ؛ خیال آرائی ۔

Fantasy : (n) [ad. L.'Phantasia'.] (١) (نفسیات) فنطاسیہ ؛ سراب خیال ۔ (٢) واہمہ؛ ذہنی شبیہ ۔ (٣) قوت متخیلہ ؛ قوت واہمہ ۔ (٤) تصورکا دھوکا؛ وہم؛ فریب نظر؛ پُرفریب تصور؛ مغالطہ دہ تصور ۔ (٥) انوکھی وضع ۔ (٦) تصور؛ غیرموجود یا معدوم اشیاء کی ذہنی خاکہ کشی نتیجہ یا صلاحیت نیز مجسم یامجسم کردہ ؛ موہوم تصور ؛ خیالی واہمہ ۔ (٧) (موسیقی میں) وہ گیت یا گانا جس میں بمقابلے فن کےخیال آرائی کا زیادہ لحاظ رکھاگیا ہو ۔ (٨) کوئی مفروضہ جو ٹھوس بنیادوں پر قائم نہ ہو (متکبرانہ یا حقارت آمیز قیاس یا گمان) ۔ (٩) وہم ؛ وسواس؛ مَن کی موج ؛ ترنگ؛ خبط ؛ تلون مزاجی ؛ لہری پن ۔

Fantasy : (v) [OF .f. 'fantasie'.] (١) دیکھو fancy ۔ (٢) خیال آرائی پر مشتمل گیت گانا یا بجانا ۔ (٣) شان و شوکت دکھانا؛ خودنما ہونا ؛ خودنمائی کرنا ۔

Fantee/Fanti : (n) گولڈ کوسٹ میں رہنے والے ایک حبشی قبیلے کا فرد یا اس کی زبان ۔

To go fantee : کسی غیر مہذب نسل میں شامل ہونا یا اس علاقے میں بود وباش اختیارکرنا اور وہاں کی عادات و اطوار اختیارکرنا ۔

Fantoccini : (n) [It.] (١) (جمع) کٹھ پتلیاں ۔(٢) کٹھ پتلیوں کا تماشہ ۔

Fantom : (n) (١) وہمی صورت ؛ خیالی صورت ۔ (٢) طیف ؛ توہم ۔ (٣) بھوت پریت ۔

Faquir : (n) دیکھو Fakir

Far : (adv.) [Skr.'paras'.] (١) بہت دور (فاصلےکےاعتبار سے) ۔ (٢) بہت دور ؛ بعید (ماضی میں) ؛ دور دراز ۔ (٣) بہت فاصلے پر ؛ دور تک ؛ دور دور تک ۔ (٤) ترقی کے سب سے اگلے زینے پر ؛ آگے ؛ بہت آگے ؛ آگے تک (بہ اعتبار زماں و مکاں) ۔ (٥) وقفے سے؛ فاصلے سے ؛ دور سے ۔ (٦) غائب ؛ گم (خیال میں) ۔ (٧) معینہ مقدار کے تصور کے ساتھ thus, so, how as سےمل کر مستعمل ہے ۔

As far as : جہاں تک ہو سکے ؛ جس حدتک ہو ۔

By far : بہت ۔

From far : دور ؛ دوری پر ؛ فاصلے پر ۔

From far and near : ہر جگہ سے؛ تمام سے ۔

Go far to effect : (١) ایسا ایسا کر بیٹھے گا ؛ قریب ہی ہے کہ کرگزرے یا کرڈالے ۔ (٢) بہت فاصلے سے ۔

He will go far : وہ اپنی سی کرے گا ۔

How far : کہاں تک ؛ کس حد تک ۔

In so far : یہاں تک ؛ اتنی دور ؛ ابتک ۔

In so far as : دیکھو As far as

So far : (١) اتنی دور ؛ اتنے فاصلے پر ؛ اتنی مسافت پر ۔ (٢) ابتک ؛ تا ایں دم ۔

So far as : دیکھو As far as

Thus far : دیکھو As far as

To be a far cry : ہنوز دلّی دور است ۔

**Far : (a) [OE.'feorr'.]** (۱) دور ؛ دور دراز ؛ بعید المسافت ؛ بعید ؛ طویل الفاصلہ ؛ دور افتادہ ؛ دور کا ۔ (۲) (مجازاً) بے تعلق ؛ بے واسطہ ؛ بیگانہ ۔ (۳) دورتک پھیلا ہوا ؛ طویل ۔ (٤) (کسی دو چیز کو) الگ کرنے والا ؛ جداکرنے والا؛ فرق کرنے والا ؛ ابتداً موازنہ کے لئے استعمال ہوتا تھا ۔

**The far west :** امریکا یا شمالی امریکا کے مغربی حصے ۔

**Far : (v) [OE.'feorran'.]** دور کردینا ؛ ہٹالینا ؛ ہٹادینا ؛ الگ کردینا ۔

**Far-about : (adv.)** بہت ؛ بہت زیادہ ۔

**Far and away : (adv.)** کہیں زیادہ ۔

**Far and near or nigh : (adv.)** دور و نزدیک ؛ ہر طرف ؛ ہر سمت ؛ ہر جگہ ۔

**Far and wide : (adv.)** ہر جگہ ؛ ہر مقام پر ؛ ہر سمت ؛ ہر طرف ۔

**Far-away : (a)** (۱) دور ؛ بہت دور ؛ بعید ؛ دور افتادہ ؛ جدا (بہ اعتبار زماں و مکاں) ؛ بہت دور کا ؛ بہت فاصلے پر ۔ (۲) بے واسطہ ؛ بے تعلق ؛ بیگانہ ۔ (۳) دھندلا؛ دھندلا سا؛ غائب ؛ گم ؛ غیر واضح ؛ مبہم ۔

**Far-away : (n)** (۱) دورافتادہ شے ؛ نامعلوم شے ؛ بیگانہ ؛ غیر ۔ (۲) دوری ؛ بُعد ؛ فاصلہ ؛ بےتعلقی ؛ بیگانگی ۔

**Far away : (adv.)** بہت دورپر ؛ بہت فاصلے پر ۔

**Far -back : (a)** قدیم ؛ عہد؛ عتیق کا؛ پاستانی ؛ کہن سالہ ؛ اگلے وقتوں کا ؛ دقیانوسی ۔

**Far-beaming : (n)** دورتک روشن ۔

**Far beit from me :** دور پار کہ میں ؛ خدا نہ کرے کہ میں ۔

**Far-between : (a)** شاذ ؛ کبھی ؛ کبھی کبھی ۔

**Far carpentary : (n)** (نجاری) زرعی نجاری ۔

**Far-eastern : (a)** بعید مشرقی ؛ دور پوربی ۔

**Far forth : (v)** چلو ؛ کوچ کرو ۔

**Far-famed : (a)** مشہور ومعروف ؛ شہرۂ آفاق ؛ نامور ؛ نامی ؛ نامدار ؛ نامی گرامی ۔

**Far-fetched : (a)** دورازکار؛ دورکی (تشبیہ ، استعارہ وغیرہ) دورکی کوڑی ؛ آورد یا تکلف یا تصنع سے؛ بعید الاحتمال ؛ متکلف (جو بے تکلف اور بے ساختہ نہ ہو) ؛ بڑی محنت سے نکالا ہوا یا تلاش کیا ہوا ؛ زبردستی کا ۔

**Far-flung :** دور تک پھیلا ہوا ۔

**Far-forth : (adv.)** (۱) ایک معینہ درجے یا فاصلےتک ۔ (۲) دور؛ دور دراز تک ؛ دور دورتک ۔

**So far forth :** وہاں تک ؛ یہاں تک ؛ اتنی دور ؛ اتنے فاصلے پر ۔

**Far- forthly : (adv.)** ایک بڑے یا معینہ فاصلے تک ؛ پورے کا پورا؛ تمام تر ؛ بالکل ۔

**Far gone : (a)** (۱) بہت بیمار ؛ مخبوط الحواس ؛ نشے میں چور؛ مقروض ۔ (۲) دورپہنچا ہوا (معاملہ وغیرہ)۔

**Far infra red : (a)** (طبیعیات) بعید زیری سرخ ۔

**Far-northern : (a)** بعید شمالی ؛ قطب شمالی کا ۔

**Far-off : (a)** دور ؛ بعید المسافت ؛ بعید؛ دور دراز ۔

**Far or near : (adv.)** دور یا نزدیک ۔

**Far other :** بہت جدا ؛ بہت مختلف ؛ دوسرے لوگ ؛ دور کے لوگ ۔

**Far point :** (بصریات) نقطۂ بعید ۔

**Far-reaching : (a)** دور رس ؛ دور اثر ۔

**Far-seeing : (a)** (۱) دوراندیش ؛ دوربین ؛ (جس سے دور کی چیز اچھی طرح دکھائی دے) ؛ دراز نظر ۔ (۲) حکیم ؛ بعید النظر ؛ دانا ؛ صائب ؛ زیرک ؛ پیش گوئی کرنے والا ۔

**Far-seen : (a)** دور سے دیکھا ہوا ۔

**Far-sight : (a)** (۱) دوربینی ؛ دراز نظری ؛ بعید النظری ۔ (۲) دانائی ؛ زیر کی ؛ فراست ۔

**Far-sighted : (a)** دیکھو Far seeing

Far-sightedly : (adv.) (۱) دور اندیشی سے ؛ دراز نظری سے ؛ بعید النظری سے ۔ (۲) دانائی سے ؛ فراست سے ۔ حکیمانہ۔

Far-sightedness : (n) دور اندیشی؛ دراز نظری؛ بعیدالنظری؛ فراست ؛ دانائی ؛ پیش گوئی ۔

Far-southern : (a) بعید جنوبی ؛ دور دکھن کا ؛ قطب جنوبی کا ۔

Far ultraviolet : (طبیعیات) بعید بلا بینجینی ؛ بعید ماورائے بنفشئی ۔

Farad : (n) [Short f.'Faraday'.] (۱) (برقیات) فیراڈ ؛ فرادیہ (اکائی) ۔ (۲) (برقیات)فیرائے برقی مقناطیسی روکے ناپنے کی اکائی، کسی موصل کی وہ صلاحیت جس میں ایک کولون (Coulomb) کے اضافے سے برقی دباؤ ایک والٹ (Volt) بڑھ جاتا ھے ۔

Faradaic/Faradic : (a) امالی : بھرا ھوا ؛ امالہ انگیز (بجلی کی رو) ؛ امالی برق اور اس کے متعلقات کا امتیازی وصف ۔

Faraday : (n) (۱) (برقیات) فیرائے (اکائی) ۔ (۲) برق کی مقدار ۔ (۳) مائیکل فیرائے (مشہور ماہر برقیات) ۔

Faraday cage : (n) (طبیعیات) فیرائے پنجرہ ۔

Faraday dark space : (n) (طبیعیات ، کیمیا) فیرائے تاریک حصہ یا جگہ ؛ (برقیات) فیرائے کا خطۂ تاریک ۔

Faraday disc : (n) (کیمیا) فیرائے قرص ؛ (طبیعیات) فیرائے چکتی ۔

Faraday effect : (n) (کیمیا) فیرائے اثر ۔

Faraday ice pail experiment : (طبیعیات) فیرائے کا برف ڈبہ تجربہ ۔

Faraday laws of Electrolysis : (طبیعیات) فیرائے کے برق پاشی قوانین ۔

Faraday unit : (n) (کیمیا) فیرائے اکائی ۔

Faradic currents : (n) (برقیات) فیرائے رویں ۔

Faradism : (n) (طب) فیرائی علاج ؛ برقی علاج ؛ امالی برق نیز اس کا معالجاتی استعمال ۔

Faradization : (n) جسم پر برق کی امالی رو کا استعمال ؛ (طب) فرادیّت ۔

Faradize : (v) (۱) برقی رو سے علاج کرنا ۔ (۲) برقی رو کے ذریعہ متہیّج کرنا (کسی عضو کا) ۔

Faradizer : (n) برقی رو سے علاج کرنے والا ۔

Farand : (n) مخصوص صورت ، مزاج یا رجحان ۔

Farandole/Farandola : (n) [pr.] (۱) ایک پرو وانسالی رقص ؛ پرووانس کا ایک مسلسل رقص ۔ (۲) پرووانسالی رقص سے متعلق موسیقی ۔

Farce : (n) [f.'farce'.] (۱) نقل ؛ سوانگ ؛ ڈھونگ ؛ ہنسنے ہنسانے کےواسطے ایک قسم کا ناٹک یا بہروپ؛ طنز و مزاح پر مشتمل ڈرامے ۔ (۲) لغو ؛ لایعنی ؛ استہزا ؛ ہنسنے ہنسانے کی چیز ۔ (۳) نقلی نمائش ؛ مسخرہ پن ؛ موضوع تمسخر ۔

Farce : (v) (متروک) مسالا لگانا ؛ چٹ پٹا بنانا (طباخی میں اور مجازاً انشا میں) ۔

Farcer : (n) (۱) مسخرا ؛ ظریف ؛ ٹھٹھول ؛ ٹھٹھےباز ؛ مزاح ؛ جوکر ۔ (۲) مزاح نگار ۔

Farceur : (n) [F. f. 'farcer'.] مسخرا ؛ ظریف ؛ ٹھٹھول ؛ ٹھٹھے باز ؛ مزاح ۔

Farcical : (a) (۱) ہنسی مذاق کا ؛ مذاقیہ ؛ پُر مزاح ؛ مضحک ۔ (۲) ہنسنے کے لائق ؛ مذاق کے لائق ۔ (۳) بے حد مضحکہ خیز ؛ فضول ؛ لاحاصل ؛ لا طائل ۔

Farcical : (a) بیماری سے متعلق (خصوصاً گھوڑوں کی) ۔

Farciclity : (n) نقالی ؛ مسخراپن ۔

Farcically : (adv.) مذاقیہ طورپر ؛ نقالی کے طورپر ؛ پُر مزاح طریقے سے ۔

Farcicalness : (n) مزاح ؛ ٹھٹھا ؛ ظرافت ؛ مذاق ۔

Farcied : (a) مرض (جس میں جبڑوں کے نیچے کا حصہ سوج جاتا ھے اور اُس سے رطوبت خارج ھوتی ھے) میں مبتلا ۔

Farcin : (n) [L. 'farcumimum'.] Farcied دیکھو

Farcing : (n) (۱) چٹ پٹا بنانا یا مسالا لگانا ۔ (۲) مسالا دار کٹا ہوا گوشت ، جس کو کھانے کی مختلف اشیاء میں بھر کر پکاتے ہیں ۔

Farctate : (a) [L. 'farctus'.] (نباتیات) بھرا ہوا ؛ ٹھوس ؛ جو اندر سے کھوکھلا نہ ہو ۔

Farcy : (n) [Var. of. FARCIN.] (۱) (بیطاری) کنار مزمن ؛ سراجہ ؛ فرسیہ ؛ ایک بیماری ؛ (خاص کر گھوڑوں کی)؛ کھیگھے کی قسم کی ایک بیماری جس میں جبڑے پھول جاتے ہیں اور رطوبت خارج ہوتی ہے ۔ (۲)یہ متعدی بیماری جو آدمی کو بھی ہوجاتی ہے ۔

Farcy button/-bud : (n) (بیطاری) ورم کنار؛ اس بیماری کی گلٹی یا گومڑا ۔

Fard : (n) [F.'Fard'.] (متروک) چہرے کا پینٹ خصوصاً سفید ؛ چہرے کی رنگ آمیزی خصوصاً سفید (نیز استعارتاً)۔

Fard : (n) [Ar. 'fard.'] ایک قسم کی کھجور (خصوصاً مشرقی عرب اور کیلیفورنیا کی)۔

Fardel : (n) [O.Fr. 'fardel.'] (۱) گٹھر ؛ گٹھا ؛ بوجھ ؛ بوجھا ؛ گانٹھ ۔(۲) (استعارتاً) بارگناہ ؛ بار عصیاں ؛ بار غم ؛ بار الم۔

Fardel : (n) [OE.'feartha'.] (۱) (روز) کسی چیز کا چوتھا حصہ ؛ چوتھائی (¼) ۔ (۲) (جمع میں) ٹکڑے ۔

Farden : (n) Farthing (فاردنگ) کا متبادل ۔

Fare : (n) [OE.'faer'.] (۱) مسافر گاڑی کا کرایہ ؛ کرایہ سفر؛ سفر کا کرایہ ؛ بھاڑا؛ سواری کا کرایہ ۔ (۲) کرایے کی گاڑی کا مسافر ۔ (۳) زادراہ ؛ توشہ ؛ خوراک ؛ خوراک کی رسد ۔ (٤) (امریکا) مچھلی کے شکار کی کھیپ۔

Bill of fare : (۱) طعام نامہ ؛ مینو ۔ (۲) پروگرام (مجازاً)۔

What fare : کرایہ؛ کتنا کرایہ ہے ۔

Fare : (n) سور کے بچوں کا ایک جھول (ایک بار پیدا ہوئے بچے)۔

Fare : (v) [OE.'faran'.] (۱) (شعر) سفر کرنا ؛ خرچ کرنا ۔ (۲) واقع ہونا ؛ پیش آنا ؛ معلوم ہونا ؛ ظاہر ہونا۔ (۳) (وسیع معنوں میں) جاؤ ؛ گزرجاؤ (قدیم انگریزی) ۔(٤) اچھی یا بری طرح پیش آنا ۔ اچھی یا بری طرح بسر ہونا ؛ گندنا (کسی پر یا کسی کی) ۔ (۵) سیر چشمی یا خست سے کھانا کھلانا ؛ عمدہ کھانوں سے تواضع ہونا یا اچھا کھانا ملنا ؛ کھانے کے لئے بڑھنا ۔ (٦) خوش آمدید یا الوداع کہنا (بول چال) ۔ (۷) نکال باہر کرنا ؛ چلتا کر دینا ؛ نکال دینا ۔(۸) (گھوڑے کا) آمنے سامنے ہونا ۔ (۹) آگےبڑھنا؛ کامیاب ہونا ؛ ترقی کرنا ؛ چڑھنا (گھوڑے پر) ۔(۱۰) صیغہ امر میں 'Well' کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ۔

To fare astray : راہ بھٹک جانا ۔

To go farther and fare worse : : کوہ کندن کاہ برآوردن ؛ کھودا پہاڑ نکلی چوہیا ۔

Fare indecator : (n) مسافر گاڑیوں میں ادا کئے ہوئے کرایوں کے اندراج کا ایک آلہ ۔

Farer : (n) مسافر (سمندرکا) ۔

Fare well : (interj.) خدا حافظ ؛ اللّٰہ بیلی ؛ اللّٰہ کے حوالے ؛ اللّٰہ نگہبان ؛ الوداع ؛ خیرباد ؛ رخصت ؛ بس الوداع ؛ اچھا خدا حافظ ۔

Farewell : (n) الوداع ؛ رخصت ؛ خداحافظ ؛ فی امان اللّٰہ ؛ والسلام ؛ الوداعی سلام ۔

Farewell : (a) الوداعی ۔

Farewell : (v) الوداع کہنا ؛ خداحافظ کہنا ؛ رخصت کرنا ؛ رخصت ہونا ؛ وداع کرنا ؛ رخصتی سلام کرنا ۔

Farewell address : (n) (انتظامیہ) وداعی سپاسنامہ ۔

Farewell ceremony : (n) (سماجیات) وداعی رسم ۔

Farewell to : بس الوداع ؛ و السلام ؛ اچھا خدا حافظ ۔

Fargite : (n) [f.'Farg'in fifeshire.] (معدنیات) ایک سرخ فیٹرو لائٹ جس میں قریب ٤ فی صد چونا ملا ہوتا ہے ۔

Farina : (n) [L.f.'far'.] (۱) آٹا؛ میدہ ۔(۲) سفوف ۔ (۳) (نباتیات) زیرہ ؛ زرگل (حشریات) بعض کیڑوں کے جسم پر پایا جانے والا ایک میدہ نما سفوف ۔ (٤) (کیمیا) آرد ؛ آٹا ؛ نشاستہ ۔ (۵) مکئی کی چھنی (پڈنگ تیار کرنے کے لئے)۔

Fossil farina : ایک سفید یک خلیہ اجرام سے بھری ہوئی زمین ۔

Farina tritici : (n) (نباتیات) آرد گندم ؛ گیہوں کا آٹا ۔

Farinaceous : (a) [L.f.'farina'.] (کیمیا) نشاستی ؛ نشوی ؛ آٹے یا میدے کا ؛ نشاستہ کا ؛ نشاستہ دار ؛ آٹا یا نشاستہ پیداکرنے والا ؛ میدے جیسا ؛ میدے کی صفت کا ؛ بظاہر میدے جیسا ۔

Farinaceously : (adv.) نشاستی طورپر ؛ آٹے یا میدے کا یا اُن جیسا ہوتے ہوئے ۔

Farinha : (n) [L.'farina'.] جڑوں سے حاصل شدہ مقوی نشاستہ ؛ اس سے بنی ہوئی روٹی ۔

Farinose : (a) [L.'farinosus'.] نشاستی ؛ نشاستہ دار ؛ بھربُھرا ؛ میدہ یا آٹے جیسا ؛ سفوف چھڑکی ہوئی (شے) ؛ (نباتیات) آردی ؛ دقیقی ۔

Farinose : (n) (کیمیا) نشاستی اناج کے عناصر میں سے کوئی ایک ۔

Fario : (n) [L.] تقریباً نیم بالیدہ سامن مچھلی ۔

Farl : (n) [Contr. f. 'FARDEL'.] (۱) آٹے یا جئی کے میدے سے بنا ہوا ایک باریک کیک ؛ ایسے کیک کا چوتھائی حصہ ۔ (۲) (آٹے کی) ٹکیہ ؛ قرص ۔

Farleu : (n) [Origin unkn.] (قانون) حقِ زمیندار (مویشی ، روپیہ وغیرہ جو اسامی کے مرنے کے بعد زمیندار کو دیا جاتا ھے) کے عوض روپیے کی ادائی ۔

Farley/-i (e)/-ik/-y (e) : تعجب انگیز بات یا حیرت انگیز واقعہ ۔

Farm : (n) [med.L.f.'farma'.] (۱) ایک مقررہ سالانہ رقم (ٹیکس ، کرایہ وغیرہ) نیز ایک مقررہ ٹیکس جو کسی شہر یا دیہات پر لگایا جائے ۔ (۲) ٹھیکے یا اجارہ پر دینے کا عمل ؛ اجارہ ؛ استحقاق یا رعایت جو اس طرح دی گئی ہو ۔ (۳) ٹھیکے یا اجارے پر لینے کی شرط ۔ (٤) کاشت کے لئے لیا گیا قطعہ زمین ، کبھی مخصوص معنوں میں مثلاً ڈیری فارم ، پولٹری فارم وغیرہ نیز مخصوص ماہی گاہ کے طورپر لیا ہوا ، دریا وغیرہ کے پانی کا ایک حصہ ۔ (۵) کھیت ؛ کاشت ؛ کشت ؛ مزروعہ زمین ؛ آراضیٔ مزروعہ ۔ (٦) کھیت سے ملحق رہائشی مکان ؛ خانۂ زراع ؛ باڑی ۔ (۷) (زراعت) مزروعہ فارم ۔ (۸) بچوں کی پرورش وتربیت گاہ (تجارت) کھیت ؛ فارم ۔

Dairy farm : (n) ڈیری فارم ؛ شیر خانہ ؛ دودھ گھر ؛ پنیر اورمکھن بنانے کا کارخانہ ۔

Fish farm : (n) ماہی گاہ ؛ پرورش گاہ مچھلی ۔

Grass farm : (n) چراگاہ ۔

Home farm : (n) سیر ؛ وہ آراضی جو مالک جایداد خود کاشت کرنے کے لئے محفوظ کرلے ؛ بکاشت مالک ۔

Oyster farm : ماہی گاہ ۔

Poultry farm : پولٹری فارم ؛ مرغی خانہ ؛ پرورش خانۂ مرغی ۔

Farm : (v) [O.E. feormian ] (عامیانہ) خالی کردینا ؛ کھنگال دینا ؛ صاف کردینا ؛ گندگی دور کرنا ۔

Farm : (v) [f. FARM (n)] (۱) کسی مدت معینہ کے لئے ایک مقررہ رقم پر ٹھیکہ یا اجارہ لینا ؛ ٹھیکہ، اجارہ دینا ۔ (۲) چُنگی، لگان، ٹیکس ؛ دہ یکی (عُشر) وغیرہ سے حاصل شدہ آمدنی کی ایک مقررہ رقم پر کسی کو ٹھیکہ دے دینا ۔ (۳) مزدور یامویشی کرائے پر دینا ۔ (٤) مقررہ معاوضے پر بچوں کی پرورش و تربیت کرنا ؛ افراد ، ادارے وغیرہ کی نگہداشت اور انتظامات کا ایک مقررہ رقم پر ٹھیکہ لینا ۔ (۵) کھیتی باڑی کرنا ؛ کاشت کرنا ؛ کاشت کاری کرنا ؛ کاشت کار بننا ۔

To farm out : ٹھیکے یا اجارہ پر دینا ۔

Farm-crossing : (n) وہ ریلوے کراسنگ جو فارم کےایک حصے سے دوسرے حصے تک جاتی ہو ؛ فارم چوپڑ ۔

Farm hand : (n) (کھیت میں کام کرنے والا کوئی شخص ؛ کاشت کار؛ کھیتی بار مزدور ۔ (۲) (امریکا) بیس بال (امریکا کا ایک کھیل) کا ایک کھلاڑی جو فارم ٹیم میں شامل ہو ۔

Farm-house : (n) (زراعت) خانۂ زراع ؛ باڑی ؛ کھیت سے ملحق مکان ؛ مُزارع کا گھر ؛ فارم سے ملحق رہائشی مکان ۔

Farm labourer : (n) (سماجیات) مزدور ۔

Farm management survey : (تجارت) فارم انتظام کا جائزہ ۔

Farm operating cost : (تجارت) فارم لگانے کی لاگت ۔

Farm price : (n) (تجارت) فارم قیمت ۔

Farm price support : (تجارت) (زرعی پیداوار کی) ضمانتی قیمت ۔

Farm-stead : (n) احاطہ دار فارم ؛ کھیت مع مکانات ؛ کھیت باڑا ۔

Farm-steading : (n) دیکھو Farm-stead

Farm stock : (n) کسی فارم کے مویشی، کاشت کاری کے سامان اور اُس کی پیداوار ۔

Farm store : (n) فارم کی پیداوار؛ کھیت کی پیداوار ؛ زرعی پیداوار ۔

Farm subsidy : (n) (تجارت) زرعی امداد ۔

Farm yard : (n) احاطہ یا باڑہ ؛ کھیت سے ملحق مکان کا صحن یا احاطہ ۔

Farmer : (n) [med. L. firmarius.] (۱) کُل آمدنی کے عوض ایک مقررہ رقم کی ادائی پر لگان ، ٹیکس وغیرہ کی تحصیل کا ذمہ لینے والا ۔ (۲) (کان کنی) بادشاہ کے حصے کا اجارہ دار ؛ شاہی حصہ کا اجارہ دار ۔ (۳) کاشت کے لئے پٹے یا لگان پر زمین دینے والا ۔ (٤) کاشت کار (بہ حیثیت مالك یا رعیت) ؛ کسان ۔ (٥) مقررہ معاوضے پر کسی کام یا خدمت کی انجام دہی کا ذمہ لینے والا ۔ (٦) اَن پڑھ دیہاتی ۔ (۷) گنوار؛ گھامڑ ؛ اناڑی ؛ پھوہڑ ؛ بےوقوف ۔ (۸) دوسروں کی زمین پر کاشت یا نگرانی کرنےوالا ۔

The farmer of infants : (n) بچوں کی پرورش و پرداخت کرنے والا ۔

Farmer-general : (n) قدیم فرانسیسی شاہی دور حکومت میں کسی ضلع پر ٹیکس لگانے والا ۔

Farmeress : (n) (۱) کاشت کار عورت ؛ کسان عورت ۔ (۲) نیز کاشت کار کی بیوی ۔

Farmerette : (n) کسان عورت یا لڑکی (خصوصاً ہنگامی حالات میں شہری فرض کی حیثیت سے کھیت میں کام کرنے والی) ۔

Farmery : (n) کسی کھیت کے احاطے ، باڑے وغیرہ ۔

Farmhold : (n) (۱) کاشت کاری کے لئے مخصوص قطعہٗ زمین ۔ (۲) کسی بھی کھیت کے لئے مخصوص قطعہٗ زمین ۔

Farming : (n) (تجارت) کاشتکاری ؛ (معاشیات) کھیتی ؛ کاشت ؛ (انتظامیہ) کھیتی باڑی ؛ اجارہ یا ٹھیکے دینے کا عمل یا طریقہ ؛ کاشتکاری کرنے، پیداواربڑھانے اور عمدہ قسم کے بیج تیار کرنے کا کاروبار ۔

Capitalist farming : (تجارت) سرمایہ دارانہ کھیتی ؛ سرمایہ دارانہ کاشتکاری ۔

Collective farming : (معاشیات وتجارت) اجتماعی کھیتی ؛ اجتماعی کاشتکاری ۔

Co-operative farming : (معاشیات وتجارت) کو آپریٹیو کھیتی ؛ کوآپریٹیو کاشتکاری ؛ کوآپریٹیو کاشت ؛ اشتراکی، موالاتی یا تعاونی کاشتکاری ۔

Mixed farming : (تجارت) مخلوط کھیتی ؛ مخلوط کاشتکاری ۔

Peasant farming : (تجارت) کسانی کھیتی ؛ کسانی کاشتکاری ۔

Subsistence farming : (تجارت) گذرانی کھیتی ؛ گذرانی کاشتکاری ۔

Farming Inspector : (n) (انتظامیہ) انسپکٹر کاشت ۔

Farming of taxes : (تجارت) ٹیکس وصولی کی ٹھیکیداری ۔

Farness : (n) دوری ؛ بُعد ؛ مسافت ؛ فاصلہ ۔

Faro : (n) [It. 'faraon'.] جوئے کی قسم کا ایک کھیل جس میں کھلاڑی تاش کے پتوں کی گڈی سے شرط بد کر ایک پتّہ نکالتے ہیں (زمانہ ماضی میں کسی ایک پتّے پر فرعون کی شبیہ ہوتی تھی) ۔

Faro bank : (n) جوئے بازی کی جگہ جہاں Faro کھیلا جاتاہے؛ دوسرے کھلاڑیوں کے مقابلہ میں داؤ پرلگائی ہوئی قمارخانہ کے مالك کی رقم ۔

Faro banker : (n) Faro کھلانے والا اورایسے قمار خانہ کا مالك ۔

**Faroelite : (n) [f. Faroe+-LITE.]** تاسناٹٹ (Thowsonite) کی ایک قسم ۔

**Farouche : (a) [L.'ferocem'.]** آزردہ ؛ افسردہ ؛ شرمیلا ؛ بدمزاج ؛ بیزار ؛ ناشائستہ ؛ غیرمہذب ؛ وحشی ؛ اُجڈ ۔

**Faroucheness : (n)** ناشائستگی ؛ شرمیلاپن ؛ افسردگی ؛ بدمزاجی ؛ آزردگی ؛ وحشی پن ۔

**Farraginous : (a) [L.'farrago'.]** گڈ مڈ ؛ خلط ملط ؛ ملا جُلا ؛ مخلوط ؛ پچ میل ۔

**Farrago : (n) [L.'farrago'.]** (۱) خلط ملط ؛ مجموعہ ؛ گڈ مڈ ؛ اختلاط؛ گھال میل؛ پچ میل ؛ کھچڑی ؛ مخلوط ۔ (۲) (الفاظ یا خیالات) غیرمرتب ؛ غیرمربوط ۔

**Farrand/Farrant : (a) [Origin doubtful.]** کسی مخصوص صورت ، مزاج یا رجحان کا ۔

**Auld Farrand :** فرسودہ خیالات کا ۔

**Fighting farrand :** جنگجو ؛ لڑاکو ؛ جھگڑالو ۔

**Foul farrand :** گندی طبیعت کا ؛ بدطینت ؛ بدمزاج ؛ کریہ منظر ۔

**Farrandly/Farrantly : (adv.)** کسی مخصوص صورت ، رجحان یا مزاج سے ۔

**Farreation : (n) [L. f. 'farreationem.']** Confarreation دیکھو

**Farrier : (n) [L.'ferrarius.']** (بیطاری) نعلبند ؛ سلوتری ؛ بیطار۔ (۲) گھوڑسوار دستوں میں گھوڑوں کی نگہداشت کرنے والا افسر ۔

**Farriery : (n)** (۱) (بیطاری) نعلبندی ۔ (۲) بیطرہ ۔ (۳) بیطاری ؛ سلوتری کا کام ؛ جانوروں کی جراحی ؛ ویٹنری سرجری ۔

**Farrow : (n) [O.E. fearh.]** (۱) (حیوانیات) بچہ خوک ۔ (۲) سور کے بچوں کا ایک جھول (ایک مرتبہ جنے گئے بچے)۔

**Farrow : (a) [Origin unkn.]** (گائے سے متعلق) نتھلی ؛ غیر حاملہ ؛ گائے جس کو (فی الوقت) بچھڑا نہ ہو ۔

**To be farrow/To go farrow/To run farrow :** نتھلی ہونا ؛ نتھلی ہوجانا ؛ نتھلی رہنا (گائے کا) غیرحاملہ ہونا ؛ غیرحاملہ ہوجانا ؛ غیرحاملہ رہنا (گائے کا)۔

**Farrow : (v) [M.E.]** سور کا جھول نکالنا یا بچے پیدا کرنا ۔

**Farsang : (n) [Pers.]** فرسنگ ؛ دوری ناپنے کا ایک فارسی پیمانہ ؛ (قدیم) پارہ، سنگ ؛ تقریباً ٤ میل نیز فارسی کی ایک میٹرک اکائی جو دس کیلو میٹر یا ٦.٢١ میل کے برابر ہوتی ہے ۔

**Farse : (n) [med.L.'farsa'.]** (قدیم کلیسائی) عشائے ربانی سے متعلق عبارت میں توسیع یا اضافہ نیز مکتوب حواری یا انجیل کی آیتوں کے لاطینی جملوں میں ، پڑھتے وقت شامل کی گئی مقامی زبان کی تنبیہی یا دیگر عبارتیں ۔

**Farse : (v)** مخصوص الفاظ کی شمولیت سے اضافہ کرنا ؛ مخصوص الفاظ کا اضافہ کرنا ؛ (مکتوب حواری میں) مقامی زبان میں کسی تنبیہی عبارت کا شامل کرنا ۔

**Fars series :** (ارضیات) طبقات فارس ۔

**Fart : (n) [M.E.]** (غیرشائستہ) (عضویات) گوز ؛ پاد ؛ باؤ ۔

**Fart : (v)** (غیرمہذب) پادنا ؛ گوز مارنا ؛ باؤ چھوڑنا ؛ پاد مارنا ؛ ہوا خارج کرنا ۔

**Farther : (adv.) [ME.'ferper'.]** (۱) بہت آگے ؛ دورتر ؛ اور دور ؛ آگے ؛ فاصلے پر ۔ (۲) دور سے ؛ اور آگے سے ؛ فاصلے پر سے ؛ فاصلے سے ۔ (۳) علاوہ ؛ بھی ؛ اور؛ مزید براں ؛ مزید ۔ (٤) نسبتاً زیادہ فاصلے تک ؛ نسبتاً زیادہ فاصلے پر ۔ (٥) نسبتاً زیادہ وقفے سے ۔

**To wish anyone farther :** کسی کی ترقی چاہنا ؛ ترقی کی دعا دینا ۔

**Farther : (a)** مستزاد ؛ زیادہ ؛ زائد ؛ مزید ؛ آگے ؛ زیادہ فاصلے پر ؛ زیادہ تر ؛ بہت ؛ زیادہ وسیع ؛ زیادہ دور ۔

**Farther India :** (جغرافیہ) ہند چینی ۔

**Farthermost : (a)** بعید ترین ؛ بہت دور ؛ سب سے زیادہ دوری پر ؛ سب سے زیادہ فاصلے پر ۔

**Farthest : (a)** بہت دور ؛ نہایت دور؛ نہایت بعید؛ بعیدترین ؛ سب سے زیادہ فاصلے پر ؛ انتہائی طویل ۔

**Farthest : (adv.)** بہت دور ؛ نہایت دور ؛ نہایت بعید ؛ بعید ترین ؛ سب سے زیادہ فاصلے پر ؛ انتہائی طویل فاصلے پر ۔

At the, at, farthest : بہت ہی فاصلے پر ؛ نہایت دور ؛ زیادہ سے زیادہ ؛ زائد سے زائد ؛ زیادہ سے زیادہ دیر میں ؛ بہت دیر ہوئی تو ؛ دیر سے ؛ دیر میں ۔

Farthing : (n) [OE.'feording'.] (۱) (سکہ) ایک پینی کا چوتھائی حصہ ؛ چوتھائی پینی (کا سکہ) ؛ ایک فارذنگ ۔ (۲) عہد نامہ جدید (New Testament) میں یہ لفظ دو رومی سکوں As اور Quadrans کےلئے استعمال ہوا ہے ۔ (۳) (مجازاً) بہت کم یا حقیر ؛ پھوٹی کوڑی ؛ حبہ برابر ؛ ذرا سا ؛ تھوڑا سا ۔

Farthing-land : ایک ایکڑ کا چوتھائی حصہ ۔

Farthingale : (n) [Sp.f.'verdugado'.] (۱) (پیٹی کوٹ) سایہ جس کے اندر کی طرف لچک دار لکڑی یا تار کا چکر لگا ہوتا ہے تاکہ اُٹھا اور پھیلا رہے ۔ (۲) لچکدار حلقوں کا جو عموماً وھیل کی ہڈی سے بنے ہوتے ہیں ، ایک ڈھانچہ جو پہلے زنانے لباس کے دامن کو پھیلا رکھنے کےلئے استعمال ہوتا تھا ۔

Farthingale chair : (n) الزبیتھ اول اور جیمس اول کے دور حکومت میں انگلینڈ میں چوڑی نشست والی بغیر بازو کی کرسی ۔

Fasces : (n) [L. pl. of 'fascis'.] (۱) (تاریخ روما) ڈنڈوں کا گٹھا جس کے بیچ میں ایک کلہاڑی بھی ہوتی تھی جس کا پھل باہر کی جانب ہوتا تھا اور جس کو ایک افسر مجسٹریٹ کے آگے آگے لے کر چلتا تھا ۔ (۲) (مجازاً) نشان حکومت ؛ نشان اقتدار ؛ اقتدار ۔

Fascet : (n) [Origin unkn.] شیشہ پگھلانے کی بھٹی میں شیشے کی بوتلوں کو ڈالنے کا ایک اوزار ۔

Fascia : (n) [L.] (۱) (تعمیرات)لکڑی ،پتھریا سنگ مرمر کی لمبی اور چپٹی سطح خصوصاً آیونی اور کورنتھی طرز تعمیر میں ان تین سطحوں میں سے ہر ایک جو مرغول کی تشکیل کرتی ہیں ؛ کگر یا اولتی کے نیچے کی لکڑی یا پتھر؛ ابھرا ردا ؛ برجستہ سطح ۔ (۲) (تشریح) کسی عضلا یا بعض مخصوص نسیج یا عضو کو گھیرے ہوئے ریشے دار نسیج کا ایک باریک غلاف ؛ نسیجی غلاف ؛ ردا ۔ (۳) پٹی ؛ بند ؛ بندھن ؛ پٹی یا فیتے کے مماثل کوئی چیز ؛ ایک سفید چمکدار ریشہ دار جھلی جو کسی عضلہ کے خول کا کام دے یا عضلہ اور وتر کو ملاتی ہو ۔ (٤) ڈورا ؛ ڈوری ۔ (٥) (حیوانیات) دھاری ؛ رنگین دھاری ۔ (٦) (فلکیات) حلقہ (کسی سیارے کا) ۔ (۷) (صدفیات) سوراخوں کی قطار ۔ (۸) (نقابت) ڈھال کے بیچوں بیچ دو افقی خط ۔

Aponeurotic Fascia : (تشریح) ردائے صفاتی ۔

Sper matic Fascia : (تشریح) ردائے منوی ۔

Fascial : (a) (تشریح ، حیوانیات) ردائی ؛ غلافی ؛ عضلات کو ڈھکنے والی ریشہ دار نسیجی جھلی یا غلاف کا یا اس سے متعلق ۔

Fasciate/-d : (a) [L.L.'fasciatus'.] (۱) (تشریح) بہم بستہ ؛ (۲) (نباتیات وغیرہ) ردا دار ؛ یکجا کیا ہوا ۔ (۳) پٹی دار؛ دھاری دار ؛ پٹیوں یا دھاریوں کا نشان بنایا ہوا ۔

Fasciate : (v) [L. faciat.] بندھن ، فیتے یا وتر سے یا اس کی طرح باندھنا ۔

Fasciation : (n) (۱) کسی عضو وغیرہ کو پٹیوں سے باندھنا ۔ (۲) بہم بستہ یا یکجا ہونے کا عمل نیز بہم بستگی ؛ یکجائی؛ ملاکر بندھے ہوئے ہونے کی حالت ؛ مل کر ایک ہونا ؛ بندش ۔ (۳) (نباتیات) (خلقت میں) نقص جیسے بہت سے ڈنٹھلوں کو یکجا ملا دیا گیا ہو ؛ (نباتیات) بہم بستگی ۔

Fascicle : (n) [L.'fascoeulus'.] (۱) گچھا ؛ گانٹھ؛ لچھا ۔ (۲) (نباتیات) متعدد پتے ؛ پھول ؛ جڑوں وغیرہ کا گچھا ؛ گانٹھ؛ طرّہ ؛ لچھا ؛ یا حُزمہ ۔ (۳) (تشریح) ریشوں کا گچھا(عصب کی ساخت میں) حُزمہ ۔ (٤) (کسی طباعت کا) ایک حصہ، جزو یا قسط ؛ کتاب کے اجزا جو قسط وار شائع کئے جائیں ۔

Fascicled : (a) گچھادار ؛ گچھا نما ۔(نباتیات) حُزمی ؛ گچھا گچھا ۔

Fascicular : (a) (نباتیات) حزمی ؛ گچھے دار ؛ گچھے کا ؛ گچھے جیسا ؛ لچھے دار؛ گٹھیلا ؛ گانٹھ دار ؛ گچھے سے متعلق ۔

Fascicular fibres : (n) گچھے دار یا گچھے نما ریشے ؛ حُزمی ریشے ۔

Fascicular tissue : (n) حُزمی نسیج ؛ گچھے دار یا گچھے نما نسیج ۔

Fascicularly : حُزمی طور پر ؛ گچھے دار طور پر ؛ گچھے جیسی شکل میں ۔

Fasciculate : (a) گچھے دار ؛ (نباتیات) حُزمی ؛ (حیوانیات) حُزمی ؛ گچھا ؛ گانٹھ یا لچھا بنایا ہوا ؛ گچھے کی طرح ملاکر باندھا ہوا ؛ گچھے دار ؛ حُزم نما ۔

Fasciculate bladder : (n) (حیوانیات) حُزمی مثانہ ۔

Fasciculated : (a) گچھا بنایا ہوا یا گچھے جیسا بنایا ہوا ۔

Fasciculation : (n) (حیاتیات) حُزمیت ؛ گچھے دار ہونا یا گچھے نما ہونا؛ گچھے دار یا گچھےنما شے ۔

Fascicule : (n) دیکھو Fascicle

Fasciculite : (n) (معدنیات) گچھا نما ریشہ دار معدنی شے جو سنگ خارہ وغیرہ میں پائی جاتی ہے اور گہرے بادامی، سیاہ یا سبزرنگ کی ہوتی ہے ۔

Fasciculus : (n) (۱) (حیوانیات) حُزیمہ ؛ حزمك ۔ (۲) دیکھو Fascicle ۔

Fascinate : (v) [L.'fasinare'.] (۱) گرویدہ کرنا ؛ موہ لینا ؛ جادو کر دینا ؛ مسحور کرنا ؛ افسوں کرنا (خاص کر سانپوں کے لئے) ؛ شکار کو اپنی نگاہ یا محض موجودگی کی زور سے بھاگنے کےقابل نہ رہنے دینا(خاص کر سانپوں کےلئے)؛ نظر باندھنا ۔(۲) بے انتہا کشش سے کام لینا ۔ (۳) ناقابل مدافعت اثر اندازی کے ذریعہ اپنی طرف متوجہ کرلینا ۔

Fascinating : (a) دلرُبا ؛ دلکش ؛ گرویدہ کرنے والا ؛ مسحور کن ؛ موہ لینے والا ؛ ساحر ۔

Fascinatingly : (adv.) دلکشی سے ؛ دلرُبائی سے ؛ مسحورکن طور پر ؛ ساحرانہ انداز میں ۔

Fascinative : (a) مائل بہ سحر ؛ مائل بہ افسوں ؛ موہ لینے والا ؛ مسحور کن ؛ دل رُبا ؛ دلکش ۔

Fascinator : (n) (۱) دل رُبا ؛ من موہن ؛ دلکش ؛ ساحر ۔ (۲) عورتوں کا ہلکا دوپٹہ (عموماً کشیدہ کاری والا)۔

Fascination : (n) [L. 'fascinationem'.] (۱) افسوں ؛ سحر ؛ جادو ؛ ٹونا ۔(۲) مسحوریت ؛ افسوں طرازی ؛ فسوں زدہ کرنا (جیسے سانپ کا) ؛ موہ لینا یا گرویدہ کر لینا یا موہنے کی صلاحیت ۔ (۳) دلکشی؛ دل رُبائی ، دل فریبی ؛ جادو گری؛ فسوں سازی ۔ (٤) کسی بات میں غایت دلچسپی یا رغبت ۔ (٥) موہ لینے کی صفت ؛ مسحور کرلینے کی صفت ؛ غیر مدافعانہ توجہ گیر اثر ۔(٦) تاش کا ایك کھیل جو ایك شخص اکیلا کھیلتا ہے ۔

Fascine : (n) [L.'fascina'.] (انجنیئرنگ) حُزمہ حطب ؛ (فوج) لکڑیوں کے گٹھے جو مورچوں کے اونچاکرنے ، گھاٹیوں کے بھرنے، فصیلوں کو مضبوط کرنے اور پشتوں کے بنانے کےکام آتے ہیں (خاص کر جنگ کے موقعوں پر)۔

Fascine : (v) لکڑیوں کے گٹھے سے بھرنا یا پاٹنا ؛ پُشتوں کو مضبوط کرنا ۔

Fascine dwelling : (n) (قبل تاریخ) جھیلوں میں بنے ہوئے گھر یا گھروندے ، جو پانی کی سطح کے نیچے بانس، بلیاں وغیرہ گاڑ کر اور ان پر لکڑیاں بچھا کر بنائے جاتے تھے ۔

Fascio : (n) [It.] منڈل ؛ سیاسی جماعت ؛ فاشسٹوں کی ایك مقامی شاخ ۔

Fasciola/Fasciole : (n) [L.] (۱) (حیوانیات، تشریح) ردائیہ ۔ (۲) چھوٹی پٹی ۔

Fascioliasis/Fasciolosis : (n) [L.] (طب) ردائیت ؛ جگر میں ایك قسم کے باریك کیڑوں کی کثرت اور ان سے پیدا شدہ مرض ۔

Fascioplasty : (n) (جراحی) ردا پیوندی ۔

Fasciorrhaphy : (n) (جراحی) ردا دوزی ۔

Fasciotomy : (n) (جراحی) ردا تراشی ؛ ردا شگافی ۔

Fascist : (n) [It.] اطالوی محبان وطن کی جماعت کا ایك رکن جو ۱۹۱۹ء میں مسولینی کی زیرقیادت بالیشوزم کی مخالفت کے لئے منظم کی گئی تھی ؛ مسلك فاشسٹی کا پیرو ؛ فاشسٹ ۔

Fascista : (n) [It.] دیکھو Fascist

Fascism : (n) مسلك فاشسٹی ؛ اٹلی کی محبان وطن کے اصول اور تنظیم جو پہلی جنگ عظیم کے دوران قائم ہوئی اورجس کا مسلك اشتراکیوں کے اصول کے خلاف ہے اور مسولینی اس کا سردار ہے ۔

Fascitis : (n) (طب) ورم ردا ؛ ردائی سوزش ۔

Fash : (n) [See verb.] (۱) (بول چال) جھنجھٹ ؛ مصیبت ؛ علّت ؛ آفت ؛ کھکھیڑ ؛ کوفت ؛ پریشانی کی حالت ؛ تکلیف ؛ زحمت ؛ طومار ؛ بکھیڑا ؛ تردد ؛ فکرمندی ؛ بیزاری ؛ رنجش ؛ آزار ؛ آزردگی ۔ (۲) کشتی میں بے قاعدہ شگاف ۔ (۳) لیک (پیاز کی ایک قسم کا ایک پودا) کی باریک جڑیں ۔

Fash : (v) [OF.'Fascher'.] (بول چال) تنگ کرنا ؛ دق کرنا ؛ مصیبت میں پھنسانا ؛ ناک میں دم کرنا ؛ آفت میں ڈالنا ؛ کھجانا ؛ ستانا ؛ تکلیف دینا ؛ پریشان کرنا یا ہونا ؛ فکر مند ہونا ؛ زحمت میں پڑنا ؛ رنج پہنچانا ؛ جان کھانا؛ کسی کو دق کرنا ؛ متردد ہونا ؛ مصیبت مول لینا ؛ تردد کرنا؛ بیزار ہونا یا کرنا ؛ عاجز ہونا یا کردینا ؛ آزردہ ہونا یا کرنا ۔

To fash one's beard/-head/-thumb : (بول چال) کسی کو تنگ کرنا ؛ ستانا ؛ تکلیف دینا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا ۔

Fashery : (n) دیکھو Fash (n)

Fashion : (n) [OF.'fason'.] (۱)وضع ؛ ساخت ؛ شکل ؛ صورت ؛ روپ ؛ تراش خراش ؛ ڈول ؛ دھج ؛ تراش ؛ انداز ۔ (۲) مخصوص وضع ؛ مخصوص شکل ؛ مخصوص تراش؛ مخصوص طور۔(۳) طرزعمل؛ طور؛ انداز ؛ برتاؤ ؛ ڈھنگ ؛ سلوک ؛ طور طریق ۔(٤) مروجہ رسم؛ لباس کا مروجہ انداز؛ رواج ؛ وضع ؛ رسم ؛ ریت ۔ (٥) طرز زندگی خصوصاً طبقہء امرا کا ؛ طبقہء امرا کے طور طریق ؛ اس طرز کی پیروی یا اس سے مطابقت ۔(٦) وضع دار لوگ ؛ فیشن ایبل طبقہ یا افراد ۔

After, in, a or some fashion : خاص طورپر نہیں ؛ معمولی طورپر ؛ یونہی سا ؛ بہت اچھا نہیں ۔

Fafter the fashion of : مثل ؛ مانند؛ طرح کا ؛ وضع کا؛ اندازکا ؛ شکل کا ۔

In fashion to : وضع کا ؛ طرح کا ؛ قسم کا ۔

In, out of (the) fashion : مروجہ وضع قطع کے موافق یا خلاف ۔

Man, woman of fashion : (۱) رودلو ۔(۲) جس کی اعلیٰ طبقے کے لوگوں سے راہ و رسم ہو یا جس کا طرز رہائش اُن جیسا ہو ۔

The fashion : (۱) مروجہ فیشن ؛ وقتی طور پر سماج کے اپنائے ہوئے لباس ، آداب و اطوار، طرز گفتگو وغیرہ کا انداز یا وضع ۔(۲) وہ شخص یا شے جس کا چرچا ہو یعنی جو عام طورپر مقبول ہو ۔

To set the fashion : نئی وضع ایجاد کرنا ۔

Fashion : (v) بنانا؛ گھڑنا ؛ وضع کرنا؛ وضع نکالنا ؛ ڈھالنا ؛ ایجاد کرنا ؛ نئی راہ نکالنا ۔

Fashion goods : (n) (تجارت) فیشنی اشیاء ۔

Fashion-monger : (n) فیشن زدہ ؛ فیشن پرست ؛ فیشن کا دیوانہ ؛ فیشن میں رہنے والا ؛ فیشن پرستی کرنے والا ۔

Fashion paper : (n) فیشن یا فیشن ایبل زندگی سے متعلق رسالہ ۔

Fashion piece : (n) (جہازرانی) دنبالہء جہاز کی چوڑائی بتانے والے دوشہتیروں میں سے ایک ۔

Fashion plate : (n) (۱) وہ تصویر جس میں لباس کی مروجہ یا نئی وضع قطع دکھائی جائے ۔(۲) جدیدترین فیشن کا لباس پہننے والا ۔

Fashionable : (a) (۱) پابندوضع یا فیشن ۔(۲) اہل فیشن سے تعلق رکھنے والا ؛ اہل فیشن کا یا ان کی خصوصیات رکھنےوالا ؛ دنیائے فیشن کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) مروجہ وضع یا فیشن کے مطابق چیزیں ؛ رواج کے مطابق چیزیں ؛ مروجہ ؛ رائج الوقت ؛ فیشن ایبل ۔ (٤) اہل فیشن کی مطبوع (جیسے ہوٹل ، طرز زندگی وغیرہ)۔

Fashionability : (n) فیشن کی مطابقت ؛ رواج پذیری ؛ وضع داری۔

Fashionableness : (n) دیکھو Fashionability

Fashionably : (adv.) فیشن کے مطابق ؛ رواج کے مطابق ۔

Fashioned : (a) مخصوص وضع و انداز کا (مثلاً پرانی وضع کا وغیرہ)۔

Old fashioned : پرانی وضع کا ؛ پرانے انداز کا ؛ اگلے وقتوں کا ۔

Fashioner : (n) بنانے والا ؛ گھڑنے والا ؛ نئی وضع ایجاد کرنے والا ؛ خصوصاً ٹیلر ماسٹر ؛ پوشاک ساز۔

Fashionist : (n) (۱) فیشن پرست ۔ (۲) نئی وضع ایجاد کرنے یا نکالنے والا ؛ فیشن کے مطابق لباس تیار کرنے والا یا اس میں مہارت رکھنے والا ؛ ماہرِ فیشن ۔

Fashionless : (a) بے وضع ؛ بے قطع ؛ بے ڈھب ۔

Fashious : (a) [OF.'fascheux'.] اضطراب آور ؛ پریشان کن ؛ ترددخیز؛ تکلیف دہ ؛ افسردہ کن ؛ تھکانے والا؛ کٹھن ؛ بے لطف ؛ تفکر انگیز ؛ مزاحم ؛ مخل ؛ زحمت دینے والا ؛ مصیبت پیدا کرنے والا ؛ تنگ کردینے والا ؛ اکتا دینے والا ۔

Fassaite : (n)[f.'fassa', in the Tyrol.] پائروکسین (pyroxene) کی ایک قسم جس میں تھوڑی مقدار الومینیا کی بھی ہوتی ہے ۔

Fast : (n) [ME.'faste'.] (۱) صوم ؛ روزہ ؛ برت ؛ فاقہ ۔ (۲) وقت صیام ؛ روزِ صیام ؛ ماہ صیام ؛ رمضان کا مہینہ ؛ روزے کا دن ؛ برت کا دن ۔

To break (one's) fast : روزہ افطارکرنا ؛ دن میں پہلی دفعہ کھانا ؛ برت توڑنا ۔

Fast : (n) [ME.'fest'.] (جہازرانی) جہاز یا کشتی کو گھاٹ سے باندھنے والا رسہ ؛ زنجیر یا کڑی ۔

Fast : (n) ۔ قائم اور جماہوا (خصوصاً ساحل یا ساحلی برف) ۔

Fast : (a) (۱) کسا ہوا ؛ جکڑا ہوا ؛ مضبوطی سے لگا ہوا ؛ بندھا ہوا ؛ پیوستہ ؛ قوی ؛ نصب ؛ مضبوط ؛ پکّا ؛ جو بہ آسانی الگ نہ کیا جاسکے ؛ مُحکم ؛ محکم گیر ؛ کس کر بندھا یا بُنا ہوا ۔ (۲) تیز؛ تیز قدم ؛ تیز رفتار ؛ جلد ؛ سریع ۔ (۳) راسخ ؛ ثابت ؛ مستقل؛ قائم؛ غیرتغیر پذیر ۔ (٤) گہرا؛ جگری ؛ (دوست یا دشمن) ۔ (٥) (نیند کے لئے) گہری ؛ بےخبری کی ؛ (خواب) گراں ۔ (٦) پختہ؛ پکّا ؛ نہ چھوٹنے والا (رنگ) ۔ (۷) (عامیانہ) گاڑھا ؛ منجمد ؛ ٹھوس ۔ (۸) مضبوط (گرہ) ناقابل حل (عقدہ) ؛ لاینحل ۔ (۹) (دروازہ) مضبوطی سے بند کیا ہوا؛ مقفل ۔ (۱۰) تیزی سے گھومنے یا گھومانے والا ؛ تیز حرکت دینے والا ؛ تیز چلنے یا چلانے والا ؛ مسرع ۔ (۱۱) پئے در پئے تیزی سے واقع ہونا ۔ (۱۲) (گھڑی) صحیح وقت سے آگے؛ تیز؛ فاسٹ ۔ (۱۳) (پیمانہ)صحیح وزن سے زیادہ بتلانےوالا ۔ (١٤) تیز حرکت یا گردش سے ہم آہنگ ہونے والا یا تیز حرکت پیدا کرنےوالا (خصوصاً کرکٹ ، فٹبال ، بلیرڈ میں) ۔ (۱٥) آوارہ ؛ بدچلن ؛ بدکار ؛ عیاش (اکثر عورتوں کےلئے مستعمل ہے) ۔

To lead a fast life : عیاش و آوارگی کی زندگی بسر کرنا ۔

To live fast : (۱) آوارگی میں زندگی بسر کرنا ؛ عیاش زندگی بسر کرنا ۔ (۲) قوت حیات کو عجلت سے صرف کرنا ۔

To make fast : باندھنا ؛ جکڑنا ؛ مضبوط کرنا ۔

To play fast and loose : ناقابل اعتبار ہونا؛ اپنےقول وقرار یا فرض منصبی کی پرواہ نہ کرنا ؛ غیر معتبر ہونا ۔

To sleep fast : گہری نیند سونا ؛ بے خبر ہونا ۔

To stand fast : ڈٹے رہنا ؛ مضبوطی سے کھڑے رہنا ؛ قدم جمائے رہنا ؛ ثابت قدم رہنا ۔

To stick fast : (اکثر مجازاً) متحیر رہ جانا ؛ ہکّا بکّا ہوجانا ؛ دم بخود ہوجانا ؛ سکتے میں آجانا ؛ حیرت زدہ ہو جانا ؛ مبہوت ہوجانا ؛ حواس باختہ ہوجانا ۔

To take fast hold of : مضبوطی سے پکڑلینا ۔

Fast : (v) (۱) برت یا روزہ رکھنا ۔ (۲) بغیر غذا یا خوراك کے رہنا ؛ فاقہ کرنا ؛ بہت کم کھانا ؛ غذا سے دور رہنا (خواہ مذہبی طورپر یا غم و اندوہ کی حالت میں) ۔ (۳) بغیر کھائے پیئے رہنا ۔

To fast against, upon (a person) : (۱) (قدیم آئرستان) کسی قرض دار یاایسے شخص کے دروازے پر بغیر کھائے پیئے بیٹھنا جو کسی جائز مطالبے سے روگرداں ہو ۔ (۲) ستیہ گرہ کرنا ؛ بھوک ہڑتال کرنا ؛ دھرنا دینا ۔

Fast : (adv.) (۱) مضبوطی سے ؛ استحکام سے ؛ زورسے ؛ استقامت سے؛ ثابت قدمی سے ؛ مستقل مزاجی سے ۔ (۲) مضبوط گرفت سے؛ سخت گیری سے؛ کس کر ؛ بھینچ کر ؛ دبوچ کر ؛ تان کر ؛ سخت گُتھا ہوا؛ زور سے؛ پختہ طورپر؛ پکّا ؛ محفوظ طورپر ۔ (۳) (شعر میں متروك) بالکل قریب ؛ بالکل نزدیك ؛ قریب میں ۔ (٤) جلدی جلدی ؛ تیزی کے ساتھ ؛ سُرعت سے ؛ سُبك روی سے؛ یکے بعد دیگرے ؛ متواتر ؛ مسلسل ۔ (٥) تیز فہمی سے ۔ (٦) آوارگی سے ؛ عیاشی سے ؛ وحشیانہ طور پر ۔ (۷) مقررہ وقت سے آگے یا زائد (گھڑی یا ٹرین کا چلنا) ۔

Door is fast : دروازہ بند ہے؛ دروازہ مقفل ہے ۔

Eyes fast shut : مچی ہوئی آنکھیں ۔

Ship fast a ground : دھنسا ہوا جہاز ۔

Fast a ground : (a) زمین پر نصب ۔

Fast and loose : (adv.) غیر ذمہ داری سے ؛ بے احتیاطی سے ؛ دھوکا دہی سے؛ دھوکے بازی سے ۔

Fast and loose : (n) (۱) دھوکا دہی کا ایک قدیم کھیل جو چھڑی اور بیلٹ یا فیتے سے کھیلا جاتا تھا ۔ (۲) (استعارتاً) ناقابل اعتبار ؛ غیر معتبر ؛ غیر متیقن ؛ تلون مزاج ؛ تلون طبع ؛ عیار ؛ مکّار ؛ بے ایمان ؛ فریبی ۔ (۳) عیاری ؛ مکّاری ؛ فریب ۔

To play (at) fast and loose : عیاری کرنا؛ مکاری کرنا؛ دھوکا دینا ؛ بے ایمانی کرنا ۔

Fast and loose pulley : (n) مشین کے دُھرے میں لگا ہوا ایک پُرزہ (جس سے انجن کی طاقت منتقل کی جاتی ہے)۔

Fast ashore : (adv.) ساحل پر ؛ کنارے پر ۔

Fast asleep/-in sleep : (adv.) گہری نیند میں ۔

Fast back : (n) مضبوط اور گٹھی ہوئی ریڑھ کی ہڈی ۔

Fast bind/-find : جو چیز عزیز ہے اُسے احتیاط سے رکھو ۔

Fast colour : (a) (کیمیا) تیز رنگ ؛ پکّا رنگ ۔

Fast colour salt : (n) تیز رنگ نمک ۔

Fast cricket-ground/-racguet-court/-billiard-table : (n) جس پر گیند خوب اُچھلے ۔

Fast clay/Fasting day : (n) روزے کا دن ؛ برت کا دن ؛ روزِ صیام ۔

Fast electron : (n) (کیمیا) تیزرو الکٹران ۔

Fast fission : (n) (طبیعیات) تیز فشن ؛ تیز انقسام ۔

Fast foe : (n) گہرا دشمن ؛ سخت حریف ؛ انتہائی بدخواہ ۔

Fast friend : (a) پکا ؛ گہرا دوست ؛ جگری دوست ؛ یار غار ۔

Fast friendship : (a) گہری دوستی ؛ جگری دوستی ۔

Fast green : (رنگنےمیں) پختہ سبز رنگ ۔

Fast -mass : (n) ایسٹر سے تقریباً پچاس دن پہلےوالے اتوار، سوموار اور منگل کے روزے ۔

Fast neutron : (n) (کیمیا) تیز رو نیوٹران ۔

Fast neutron reactor : (n) (طبیعیات) تیزنیوٹران ری ایکٹر ۔

Fast-neutrons : (n) سریع عَدلیّے ۔

Fast person : (a) عیاش : آوارہ ؛ بدراہ ؛ بدچلن ؛

Fast prisoner : (a) عادی قیدی ۔

Fast-pulley : (n) دیکھو Fast and loos pulley

Fast reactor : (طبیعیات) تیز ری ایکٹر ۔

Fast hock wave : (a) (طبیعیات) تیز شاک لہر ۔

Fast-shot : (n) (کان کنی میں) کوئلے کو متاثر کئے بغیر کسی دھماکے کا وقوع ہونا ۔

Fast spine : (n) دیکھو Fast back

Fast stepping (a) (۱) تیز رفتار(گھوڑا) ۔ (۲) انتھک کوشش کرنے والا ۔

Fast talk : (n) (عامیانہ) روغن قاز ملنا ؛ چرب زبانی سے متاثر کرنا ۔

Fast woman : (a) بدچلن عورت ؛ فاحشہ ۔

Fast with gout : (a) گٹھیا میں مبتلا ۔

Fasten : (v) (۱) مضبوط کرنا ؛ باندھنا ؛ جکڑنا (کسی بندھن یا تسمے وغیرہ سے) ۔ (۲) لگانا؛ جوڑنا ؛ کسی چیز سے ملا کر باندھنا ؛ مضبوط و محفوظ کرنا ۔ (۳) منعطف کرنا (خیال ، نگاہ وغیرہ) ۔ (٤) مضبوط یا مستحکم ہو جانا؛ قائم کرنا ۔ (٥) ہاتھ آجانا ؛ قبضے میں کرلینا ۔ (٦) تھوپنا ؛ لگانا (بہتان وغیرہ) ۔ (۷)توثیق کرنا ؛ تصدیق کرنا ۔ (۸) بند ہونا ؛ (دروازہ وغیرہ کا) ۔ (۹) مضبوطی سے گرفت میں لانا ؛ مضبوطی سے پکڑنا ۔

**To fasten off thread : (v)** گرہ کے ذریعے سے مضبوط کرنا یا جکڑ دینا یا باندھ دینا ۔

**To fasten quarrel upon :** لڑائی مول لینا ۔

**To fasten on, upon : (v)** (۱) ہاتھ آجانا (کسی حیلے کا الزام کی غرض سے) ؛ پکڑنا خصوصاً حریف کی کمزوری کو ؛ (کسی عذرکی) آڑ لینا یا آڑ پکڑنا ۔ (۲) پکڑ لینا ؛ ضبط میں لانا ؛ جکڑلینا؛ روک لینا ۔

**Fastener : (n)** (۱) پکڑنے والا ؛ باندھنے والا ؛ جکڑنے والا ۔ (۲) بندھن ؛ تسمہ ؛ بٹن ؛ ہُک ؛ زنجیر ؛ بند ؛ گھنڈی ؛ نٹ بولٹ ۔ (۳) جہاز سازی میں شہتیروں ، لوہے کی پلیٹوں اور دوسرے سازو سامان کو جوڑنے یاباندھنے والا کاریگر ۔

**Paper fastener :** ورق بند ۔

**Fastening : (n)** (۱) باندھنا ؛ جکڑنا ؛ جوڑنا ؛ مضبوط کرنا ؛ محفوظ کرنا ؛ (دروازہ) بند کرنا ؛ بندش ؛ ہم بستگی ۔ (۲) رشتہ ؛ بندھن ؛ باندھنے ؛ جکڑنے یا مضبوط و محفوظ کرنے کی چیز ۔ (۳) دو چیزوں کو جوڑنے اورجکڑنے والی چیز ۔

**Fastens :** Fastens-een کا مخفف ۔

**Fastens-een/-eve/-even : (n) [OE 'faestenes'.]** (۱)لینٹ (ایسٹر سے قبل چالیس دن) کےروزے کی شام یا اُس کے پہلے کا دن ۔ (۲) ایش ویڈنس ڈے کے فوراً کا منگل ۔

**Faster : (n)** روزہ رکھنےوالا ؛ برت کرنےوالا ؛ فاقہ کرنےوالا ؛ غذا سے دور رہنے والا ۔

**Fasti : (n) [L. pl. of 'fastus'.]** (۱) (قدیم روما) ایک تقویم جس میں سال کے ہر دن سے متعلق قانونی مشغولیات ، تہواروں ، کھیل کود ، سالانہ تقریبات وغیرہ کا اندراج ہوتا ہے ۔

**Fastidiosity : (n) [L.'fastidiosus'.]** نازک مزاجی ؛ نفاست پسندی ؛ نفیس طبعی ؛ نازک مذاقی ؛ خوش ذوقی ؛ تنک مزاجی ۔

**Fastidious : (a) [L. fastidiosus.]** نازک ؛ نازک مزاج ؛ نازک طبع ؛ نفیس طبع ؛ نک چڑھا ؛ تنک مزاج ؛ حد درجہ خوش ذوق ؛ جس کو مشکل سے کوئی چیز پسند آئے ؛ نازک مذاق ؛ حد سے زیادہ نازک مزاج ؛ نفاست پسند ؛ باریک بیں ؛ شدید الحساس (ذوق کے معاملہ میں ) ۔

**Fastidiously : (adv.)** نازک مزاجی سے ؛ نازک مذاقی سے ؛ نفیس طبعی سے ؛ نفاست پسندی کےساتھ ؛ تنک مزاجی سے ۔

**Fastidiousness : (n)** دیکھو Fastidiosity

**Fastigiate : (a) [L.'fastigium'.]** (۱) مخروطی یا اہرام کی طرح اوپر کی طرف ڈھلواں ؛ مخروطہ نما ؛ اہرام نما ۔ (۲) حیوان نباتی کا ۔ (۳) نظام گل کی ایک قسم کا ؛ ایسے خوشے یا دستہء گل والا جس میں پھول چپٹے اور قدرے کُروی سرے کی تشکیل کرتے ہیں ؛ انگورکے خوشے جیسا ۔ (٤) (حیوانیات) مخروطی (جغرافیہ) اہرامی ؛ ہرمی الراس (نباتیات) حزمی ؛ مخروط نما پھول یا شاخیں ۔

**Fastigiate : (v)** (منذیر کی طرح) چوٹی پر نوکیلا بنانا ؛ کسی سرے کو مخروطی یا گاؤ دم بنانا ؛ اہرام نما کرنا ؛ مخروطی بنانا ۔

**Fastigiated : (a)** اوپر کی طرف مخروطی (چھت) ؛ اہرام نما (چھت) ۔

**Fastigium : (n) [L.]** (۱) چوٹی ؛ بلندی ؛ اوج ؛ نوک ؛ پھننگ ؛ سرا ؛ منتہا؛ عروج ۔ (۲) (چھت کا) نوکیلا سرا ۔ (۳) (تعلیمات) اوج ؛ مکان کی چھت کی چوٹی یا مُگری ۔ (٤) (طب) اوج بخار ؛ (کسی مرض کی شدت کا) نقطہء عروج ؛ (مرض کی) انتہائی شدید (حالت) ۔

**Fasting : (n)** (۱) روزہ رکھنا ؛ برت کرنا ؛ یا فاقہ کرنا ۔ (۲) وصفی معنوں میں مثلاً روزہ دار یا فاقہ کش کا تھوک ، قارورہ وغیرہ ۔

**Fasting-day : (n)** دیکھو Fast-day

**Fasting-spittle : (n)** روزہ افطار کرنے سے قبل یا دن میں پہلی بار کھانے سے پہلے منہ میں موجود رال ۔

**Fastish : (a)** (۱) قدرے کسا ہوا ؛ تھوڑا پیوستہ ؛ قدرے تیز ؛ قدرے مضبوطی سے ؛ ذرا زور سے ۔ (۲) بدرویہ ۔

**Fastland : (n)** ایک بلند اور خوشک خطہء زمین ؛ ایک بڑا خطہء زمین ؛ براعظم ۔

**Fastly : (adv.)** (۱) دیکھو Fast ۔ (۲) تیزی سے ؛ بسرعت ۔

**Fastness : (n)** (۱) جکڑن ؛ مضبوطی ؛ مضبوط بندش ؛ ہم بستگی ؛ پیوستگی ؛ تنصیب ؛ محفوظ ہونے کی حالت یا صفت ؛ پختگی ؛ استحکام ۔ (۲) تیزی ؛ تیز رفتاری ؛ جلدی ؛ سرعت ۔ (۳) ثبات ؛ رسوخ ؛ استقلال ؛ قیام ؛ غیرتغیر پذیری ۔ (٤) (نیند کی) گہرائی ؛ گرانی ۔ (٥) ثبات اللون ؛ پختہ رنگی ۔ (٦) (عامیانہ) انجماد ؛ ٹھوس پن ۔ (۷) تسلسل ؛ تواتر ۔ (۸) آوارگی ؛ بد چلنی ؛ بد کاری ؛ عیاشی ۔ (۹) قلعہ ؛ کوٹ ؛ گڑھ ؛ ایسی جگہ جس پر بہ آسانی قابو نہ پایا جاسکے یا ایسی جگہ جس پر آسانی کے ساتھ قبضہ نہ ہو سکے ۔

**Fat : (a) [OE. 'faet (t)']** (۱) موٹا تازہ ؛ تیار ؛ فربہ ؛ خوب کھلایا ہوا (ذبح کے لئے) ۔ (۲) ہٹا کٹا ؛ چربی دار ؛ مرغن ؛ روغن دار ؛ لحیم شحیم ؛ جسیم ؛ گداز ؛ چربیلا ؛ تنومند ۔ (۳) (چیزوں کے لئے) موٹا ؛ دبیز ؛ (خصوصاً چھاپے کے ٹائپ کےلئے) ۔ (٤) روغنی ؛ روغن دار ؛ چکنائی والا ؛ چربی دار؛ چکنا ۔ (٥) (امریکا) رال دار ؛ گوند والی (لکڑی وغیرہ) ؛ روغن دار ؛ نفط دار ؛ رال دار (پتھر کا کوئلہ) ۔ (٦) (مٹی وغیرہ کےلئے)، چپکواں ؛ چپکنے والی ؛ لس دار ؛ لعاب دار ؛ ڈھلنے والی ؛ سانچے میں ڈھلنے کے لائق ؛ صورت پذیر ؛ شکل پذیر ؛ تکوینی ؛ (مجازاً) نرم ؛ ملائم ۔ (۷) (کیمیا) چربی ؛ شحم ۔ (حیوانیات) فربہ ؛ موٹا ؛ نسیج شحمی ۔ (۸) (چونا پتھر کے لئے) خالص ؛ غیرمخلوط ۔ (۹) (سیّال کا) ٹھوس یا خارجی ذرات سے بھر دینا ۔ (۱۰) زرخیز؛ زرریز؛ بہت پیداواروالی ۔ (۱۱) غنی ؛ مستغنی ؛ خوش حال ؛ متمول ۔ (۱۲) موٹے جانور جیسا ؛ سست مزاج؛ سست فہم ؛ مردھو ؛ احمق ؛ گاودی ؛ سست؛ مجہول ؛ آلسی ؛ اَحدی ؛ خود آسودہ ۔ (۱۳) لبریز ؛ بھرا ہوا ؛ کثیر ؛ وسیع ۔ (۱٤) ضخیم (کتاب کے لئے ۔ (۱٥) بڑا ؛ غیرمعمولی لمبا ۔ (۱٦) شان دار؛ (ضیافت) ۔ (۱۷) سودمند؛ نفع بخش ۔ (۱۸)گاڑھا (چونے سیمنٹ وغیرہ کا مسالہ) ۔

**A fat lot** عامیانہ) کافی مقدار؛ بہ کثرت ؛ بڑی حد تک ؛ معقول تعداد (اکثر طنزیہ) ۔

**To cut it fat (v)** دکھاوا کرنا ؛ ظاہر داری کرنا ؛ نمود و نمائش کرنا ۔

**To cut up fat : (v)** بہت سی دولت چھوڑنا ۔

**To kill the fatted calf for : (v)** خاطر مدارات میں بہتر سے بہتر چیزیں صرف کرنا ۔

**Fat : (n)** (۱) کسی چیز کا موٹا یا دبیز حصہ ؛ کسی چیز کا پہلا، اگلا، سامنے کا حصہ ۔ (۲) کسی چیز کا مرغن حصہ ؛ چربی ؛ روغن ؛ دہنیت یا چکنائی (جو حیوانی جسموں میں ہوتی ھے) ؛ کسی چیز کا بہترین حصہ ۔ (۳) بہتات ؛ افراط ؛ کثرت ؛ زیادتی ؛ فراوانی ۔ (٤) وہ روغنی ٹھوس مادہ جس سے حیوانی جسموں کے چرب دار حصے مخصوص طورپر مرکب ہوتے ہیں ۔ (٥) (کیمیا) عضویاتی مرکبات کی ایک نوع کا کوئی روغن جس کی ایک قسم روغن حیوانی (چربی) ھے ۔ (٦) (کیمیا) گلیسرین اورتیزاب کا مرکب ۔ (۷) فربہی ؛ موٹا پا ؛ موٹاپے کی حالت ۔ (۸) مختلف کاروبار وغیرہ میں موٹی آمدنی والے کاموں کے لئے مستعمل ھے ؛ موٹی آمدنی والا کام ۔ (۹) بہترین اور وافر پیداوار ۔ (۱۰) (تھیٹر میں) کسی ایکٹر کے کھیل کا وہ حصہ جس سے اس کا کمال نمایاں ہو ۔ (۱۱) فروخت کے لئے تیار اور فربہ جانور ۔ (۱۲) مایحتاج سے زائد ذرائع (بچت، محفوظ سرمایہ وغیرہ) ۔

**The fat is in the five** (۱) ہنگامہ بپا ہونے والا ؛ غیظ وغضب کی آگ مشتعل ہونے والی ھے ۔ (۲) منصوبہ لاعلاج طورپر ناکام ہوچکا ھے (قدیم استعمال) ۔

**To live on one's own fat : (v)** اپنے اصل سرمایے (مالی نیز دماغی) کو خرچ کرنا ؛ گزر بسر کرنے کےلئے اصل سرمایہ کےخرچ کرنے کی نوبت آجانا ۔

**To live on the fat of the land :** ہرچیز کا بہترین حصہ لے لینا یعنی ہر قسم کے تعیش سے متمتع ہونا ۔

**Fat : (v)** (۱) موٹا ہونا؛ فربہ ہونا ۔ (۲) موٹا کرنا ؛ فربہ بنانا ۔ (۳) زرخیز بنانا (زمین کو) ۔ (٤) چمڑے پر روغن چڑھا کر چکنا کرنا ۔ (٥) کسی چیز میں روغن یا چربی ملانا ۔

**Fat back : (n)** (۱) کھاد مچھلی ؛ ہیرنگ کی قسم کی مچھلی جو کھاد کے کام آتی ھے اور اس سے قیمتی تیل بھی حاصل ہوتا ھے ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی (Blue fish) ۔ (۳) سور کی ریڑھ کی چربی جسے نمک لگا کر سکھایا گیا ہو ۔

**Fat bird : (n)** (۱) (امریکا) ایک قسم کا پرندہ جو مرطوب ریتلے مقامات میں رہتا ھے ۔ (۲) جنوبی امریکا یا ٹرینیداد میں پایا جانے والا رات کا پرندہ جس سے تیل نکالا جاتا ھے ۔

Fat cat : (n) (۱) (بول چال) کسی سیاسی مہم میں سب سے زیادہ چندہ دینے والا دولت مند خصوصاً وہ جو خود بھی ایک سیاسی اُمیدوار ہو ۔ (۲) بڑا اور با اثر شخص ۔ (۳) سست اور آسودہ خاطر شخص ۔

Fat-chewing : (n) غپ ؛ بات چیت ؛ غپ شپ ؛ بے تکلف گفتگو ۔

Fat-child : (a) موٹا تازہ بچہ ۔

Fat-choy : (n) [chin. faat ts'oi'] ایک نیلگوں سبزجلبک (کائی) جو کھائی جاتی ھے ۔

Fat crab : (n) کیکڑا جو اپنا خول چھوڑنے والا ھو ۔

Fat dormouse : (n) وسطی یورپ اور ایشیائے کوچك کا گلہری کی قسم کا ایک جانور ۔

Fat-faced : (a) (۱) فربہ رو ۔ (۲) (طباعت) موٹے حروف والا ۔

Fat guts : (a) موٹا ؛ لحیم شحیم ۔

Fat-head : (n) (۱) کودن ؛ غبی ؛ بدھو ۔ (۲) لیبریڈا کی جنس کی ایک مچھلی ۔ (۳) سیاہ سر والی چھوٹی دریائی مچھلی ۔

Fat-headed : (a) سادہ لوح ؛ کودن ؛ بدھو ؛ غبی ؛ کند ذہن ؛ بے وقوف ؛ ٹھس ؛ کاہل ؛ سست ۔

Fat-hen : (n) ایک قسم کا پودا جس کے پتے قاز کے پیر کی شکل کے ھوتے ہیں ۔

Fat land : (a) زرخیز زمین ۔

Fat line : (n) (تعمیرات) فربہ چونا ۔

Fat-necrosis : (n) (طب) شحم پاشی ۔

Fat page : (n) ایسا صفحہ جس میں بہت زیادہ خالی یا سادہ جگہیں ھوں ۔

Fat paint/Fatty- : (n) روغن دار پالش ۔

Fat pine : (n) مختلف قسموں کے درخت جن کے بیج (بیر) کی لکڑی سیاہی مائل ھوتی ھے ۔

Fat pork : (n) (۱) جنگلی انجیر کا پھل ۔ (۲) کوکوپلم کا پھل ۔

Fat salary : (a) اونچی تنخواہ ۔

Fat splitting : (n) (طب) شحم پاش ۔

Fat-trained : (a) خوب کھلایا ھوا؛ موٹا تازہ ؛ تنومند؛ فربہ ؛ چرب دار ؛ مرغن ؛ موٹے جانور جیسا ؛ سست مزاج ؛ کند ذہن ؛ آلسی ؛ احدی ۔

Fat-witted : (a) احمق ؛ سست ؛ کاؤدی ؛ کند ذہن ؛ غبی ؛ بیوقوف ؛ کند ذہن ؛ کٹھل دماغ کا ۔

Fat-work : (n) (ٹائپ) ٹھیکے پر کام کرنے والے کمپوزیٹر کےلئے موٹی آمدنی والا کام ۔

Fata morgana : (n) [It.'fata'+'Morgana'] (موسمیات) سراب سینا ؛ کوراب ؛ سراب ۔ (۲) ایک طرح کا سراب خاص کر وہ جو آبنائے سینا میں اکثر نظر آتا ھے ۔

Fatal : (a) [L.fatum] (۱) قسمت کی طرح اٹل ؛ مقدر ؛ قسمت کا لکھا ھوا ؛ تقدیر کا لکھا ھوا ؛ ناگزیر ۔ (۲) قسمت کا فیصلہ کرنے والا ؛ قسمت سے متعلق ؛ اہم ۔ (۳) فیصلہ کن ؛ تابع تقدیر ؛ نحس ؛ بدشگون ۔ (٤) مہلك؛ کاری ؛ جان لیوا ؛ جان ستاں ۔ (٥) قاتل ۔ (٦) مضرت رساں ؛ تباہ کن ؛ برباد کن ؛ مُخرب ۔ (۷) (دینیات) اٹل ؛ مقدر (طب) مُہلك ۔ (۸) (قدرے ضعیف معنوں میں) مصیبت خیز ؛ آفت انگیز ؛ پُر آفت ؛ غم آور ؛ پُر اندوہ ؛ مفسد ؛ فتنہ پرداز ؛ انتہائی شریر ۔ (۹) تقدیری ؛ جبری ؛ لابدی ۔

A fatal instrument : مہلك ہتھیار ؛ مہلك اوزار ۔

The fatal spot : جائے ہلاکت ؛ موقع ہلاکت ۔

The fatal thread of life : زندگی کی معینہ میعاد ۔

Fatal accident : (n) حادثہ جاں کاہ ؛ مہلك حادثہ ۔

Fatal blow : (n) ضرب کاری ؛ کاری ضرب ؛ جان لیوا ضرب ؛ مہلك چوٹ ؛ صدمہ جاں کاہ ۔

Fatal disease : (n) (طب) مرض مُہلك ۔

Fatal error : (n) (۱) اہم غلطی ؛ مضرت رساں غلطی؛ تباہ کن غلطی ؛ عظیم نقص ۔ (۲) قسمت کی بھول ؛ شومئی تقدیر ۔

Fatal goddesses : (n) (یونانی دیومالا) قسمت کی تین دیویاں ۔

Fatal influence : (n) تباہ کن اثر ؛ خطرناک اثر ؛ مہلك اثر ۔

**Fatal shears : (n)** موت ؛ کال ۔

**Fatal sisters : (n)** (یونان) قسمت کی دیویاں ۔

**Fatal stroke : (n)** دیکھو Fatal blow

**Fatal thread : (n)** زندگی کی معینہ میعاد ۔

**Fatal weapon : (n)** مہلک ہتھیار ؛ مہلک اوزار ۔

**Fatalism : (n)** (۱) (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) تقدیریت ؛ تقدیر پرستی ؛ یہ عقیدہ کہ سب کچھ تقدیر سے ہوتا ھے اور انسان مجبور محض ھے ۔ (دینیات) قضاو قدر؛ عقیدۂ تقدیر ؛ تقدیریت ؛ (تجارت) تقدیر پرستی ۔ (۲) مسئلہ تقدیر ؛ مسئلہ قدر ؛ عقیدۂ قضا و قدر ؛ مسئلہ جبر ؛ تقدیر پر ایمان ۔(۳) شیوۂ تسلیم و رضا ۔

**Fatalist : (n)** (دینیات) قائل تقدیر ؛ قدریّہ ؛ مُقدرپرست ؛ تقدیر کا قائل ؛ قضا و قدر پر ایمان رکھنے والا ؛ تسلیم و رضا کا قائل ۔

**Fatalistic : (a)** تقدیری ؛ مسئلہ جبر کے متھلق ؛ تقدیریت کا یا اس سے متعلق ۔

**Fatalistically : (adv.)** تقدیری طور پر ۔

**Fatality : (n)** (۱) تقدیر ؛ تقدیری آفت یا مصیبت ؛ مقدر ۔ (۲) مہلک یا تباہ کن اثر ۔(۳) مصیبت ؛ آفت ؛ بلَا ؛ شامت ۔(٤) حادثاتی موت ؛ مرگ ناگہانی (جنگ وغیرہ میں) جان لیوا مصیبت زدہ ؛ حادثۂ جان کاہ ۔(۵) آفت زدہ ؛ مصیبت زدہ ؛ شامت کا مارا ۔ (٦) جبر و قدر کی عاملیت ؛ تابع تقدیر ہونے کی حالت ؛ حالت تسلیم و رضا ؛ حالت بیچارگی ؛ مجبوری محض ؛ جبریت محض ۔

**Fatalize : (v)** تقدیر کا قائل ہونا ؛ قسمت کا ماننا ۔

**Fatally : (adv.)** (۱) تقدیر کے لکھے کے مطابق ؛ ناگزیر طور پر ۔ (۲) مہلک طور پر ؛ جان لیوا انداز سے ؛ ہلاکت آمیز طور پر ؛ تباہ کن طور سے ۔

**Fatalness : (n)** (۱) جبریت ؛ تقدیریت ؛ ناقابل تسخیری ؛ قضائے مبرم ۔(۲) آفت انگیزی ؛ ہلاکت خیزی ؛ مہلکیت ۔

**Fate : (n) [L.'fatum'.]** (۱) قسمت ؛ تقدیر؛ قضاوقدر؛ نسیج ؛ قدر ؛ مقدر۔ (۲) (دیومالا) یونانیوں کی تین قسمت کی دیویوں میں سے ایک دیوی ؛ قسمت کی دیوی ۔ (۳) مقدر امر ؛ ہونے والی بات ؛ مقررہ امر ؛ مقدر کی بات ؛ مقدر یا تقدیر کا لکھا ۔(٤) سروش غیبی ؛ ہاتف غیبی ؛ وحی الہی ۔(۵) انجام ؛ حشر ۔(٦) موت ؛ تباہی ؛ ہلاکت ۔(۷) مرنے کےلئےمقدر ؛ ہلاکت کے لئے مقدر ۔(۸) (شاعری) ہلاکت وتباہی کا ہتھیار ؛ مہلک یا تباہ کن ہتھیار ۔

**To seal one's fate/To decied-/Tofix- :** کسی کی قسمت یا تقدیر کا مالک ہونا ۔

**Fate : (v)** مقدرکرنا ؛ قسمت کرنا ؛ مقدر میں رکھ دینا ؛ قسمت میں لکھ دینا ۔

**Fated : (a)** (۱) محتوم ؛ مقدر؛ مقررہ بہ قضاوقدر ؛ تابع تقدیر ۔(۲) مقدر کیا ہوا ؛ تقدیر کا مارا ہوا ؛ تباہ کیا ہوا ؛ تباہ شدہ ۔(۳) منحوس ؛ شوم ؛ سیاہ بخت ۔(٤) (زرہ بکتر) جادو یا منتر سے محفوظ بنایا ہوا (تاکہ ہتھیار اثر نہ کرسکے)۔

**Fateful : (a)** (۱) ملہم ؛ تقدیر ۔(۲) نحس ۔(۳) بُرے شگون والی ۔(٤) نہایت ضروری ؛ اہم ؛ فیصلہ کن ۔(۵) مقدر ۔(٦) تابع تقدیر ۔(۷) مہلک ؛ تباہ کن؛ ہلاکت انگیز ۔(۸) اہم تاریخی ؛ پُر از واقعات ؛ تاریخ کا ۔

**Fatefully : (adv.)** منحوسانہ ؛ شومئی تقدیر سے ؛ تابع تقدیر ہو کر ۔

**Fatefulness : (n)** نحوست ؛ شومئی تقدیر ۔

**Fates : (n)** (رومی اور یونانی دیومالا میں) قسمت کی تین دیویاں (کلوتھو، لیکی سیس اور اٹروپوس) جنھیں تقدیر انسانی کا مالک سمجھا جاتا ھے ۔

**Father : (n)** (۱) ابو ؛ باپ ؛ والد ۔(۲) پیدا کرنے والا ؛ مورث اعلیٰ ؛ جدّ ؛ سلف؛ قریب ترین سلف ۔(۳) موجد ؛ مبدی ؛ مبدع ؛ پہلے پہل بنانے والا (جیسے F. of English poetry ) ؛ بانی ۔(٤) ہادی دین ؛ مقتدا ؛ روحانی پیشوا ۔(۵) خدا ؛ اللّٰہ (عیسائی) ۔(٦) تثلیث الٰہ میں سے پہلاشخص ۔(۷) جس کے سامنے گناہوں کا اعتراف کیا جائے اور جو سزا تجویز کرے ۔(۸) ایک درجے کا پادری ؛ خانقاہ کا سردار ؛ بڑا راہب ؛ کاہن ؛ پیر مرشد ؛ اسقف ؛ بطریق ۔(۹) لاٹ پادری کا خطاب ؛ پاپائے اعظم ۔(۱۰) محترم دیوتا (جیسے F. thomes ) ۔(۱۱) پیر کبیر ؛ سب

سےبوڑھا - (۱۲) پادری کے نام کے ساتھ ہونے والا لاحقہ - (۱۳) کسی معمر کو احتراماً دیا ہوا خطاب - (۱٤) کسی چیز کو مشخص کر کے اس لفظ کے ساتھ بولنا مثلاً F. chirstmas - (۱۵) کسی سماج کا معمر ترین شخص ؛ کسی جماعت کا رہنما - (۱٦) (جمع میں) کسی شہر یا جماعت کے رہنما یا بزرگ افراد - (۱۷) باپ کی طرح نگہداشت کرنے والا - (۱۸) گود لینے والا ؛ متبنیٰ کرنے والا - (۱۹) جس کا احترام یا فرماں برداری بیٹے یا بیٹی کے لئے لازمی ہو مثلاً سوتیلا باپ ، سسر وغیرہ - (۲۰) سب سے پہلا امریکی نوآباد کار - (۲۱) زائرین کا قافلہ سالار - (۲۲) امریکا کا سب سے پہلا مدبر - (۲۳) (امریکا) آئین کے بنانے والوں میں سےایک - (۲٤) مصدر ؛ منبع ؛ اصل - (۲۵) کسی جماعت یا پیشے کا بزرگ ترین رکن یا صدر -

Adoptive father : منہ بولا باپ -

Conscript Fathers : روما کے سینٹ کے ممبر -

Step father : سوتیلا باپ -

The father : تثلیث الہ میں سے پہلی ہستی ؛ خدا -

The Father of lies : ابلیس ؛ شیطان -

The Fathers (of the church) : پرانےعیسائی مصنفین ؛ ابتدائی پانچ صدیوں کے مسیحی مصنفین -

The Fathers : (امریکا) آئین سازان ؛ آئین بنانے والے -

The Holy Father : پوپ ؛ پاپائے اعظم ؛ پاپائے روم -

The wish is father to the thought : ذاتی خواہش کے پورا یا صحیح ہونے کی خاطر کسی خاص خیال کو ماننے کے لئےتیار ہو جانا -

Father : (v) (۱) باپ ہونا یا بننا؛ پیدا کرنا- (۲) بانی مبانی ہونا (کسی عقیدے یا بیان وغیرہ کا) - (۳) اپنے کو بانی یا مالک ظاہر کرنا- (٤) باپ کا تعین کرنا؛ تصنیف کا کسی سے منسوب کرنا - (۵) باپ کی طرح سے اقتدار رکھنا - (٦) بچے کے باپ یا کتاب کے مصنف کا تعین کرنا - (۷) گودلینا ؛ متبنی کرنا ؛ کسی کی ذمہ داری لینا - (۸) باپ کا سا برتاؤ کرنا ؛ باپ کی طرح دیکھ بھال کرنا - (۹) بانی ہونا ؛ مصنف ہونا ؛ موجد ہونا - (۱۰) کسی ادارے سےتعلیم وتربیت دے کر فارغ کرنا - (۱۱) اپنے باپ کے مشابہ ہونا -

To father (a thing) upon : کسی (چیز) کو بطور اصل یا منبع ، دریافت کرنا ؛ کسی چیز کی اصل یا اُس کے منبع کا سراغ لگانا -

Father Christmas : (n) سینٹ نکولس ؛ ایک فرضی شخص جس کےمتعلق بچوں کو یہ عقیدہ دلایا جاتا ہےکہ وہی رات کے وقت ان کے موزوں میں بڑے دن کے تحفے ڈال جاتا ہے -

Father complex : (n) (نفسیات) پدری خلط ؛ پدری گتھی -

Father confessor : (n) (۱) ایک پادری جس کے سامنے گناہوں کا اعتراف کیا جاتا ہے - (۲) کسی کا مستقل روحانی پیشوا (پادری) ؛ روحانی پیشوا یا مشیر -

Father-dust : (n) (نباتیات) زر؛ زردانہ ؛ زرگل ؛ پھول کا زیرہ -

Father family : (n) دادیہالی خاندان -

Father figure : (n) وہ شخص جو جذباتی طورپر باپ کا بدل ہو -

Father-general : (n) حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حوارین کا سردار -

Father Hugo's rose : (n) (۱) ۱۸۸۹ء میں فادرہیگو کے ذریعہ چین سے انگلستان لایا ہوا ایک قسم کا گلاب - (۲) سب سے پہلے پھول لانے والا جھاڑی دار گلاب جس کا پھول مہاگنی سُرخ ہوتا ہے -

Father image : (n) باپ کا وہ تصور جو کسی نے اپنے طورپر ذہن میں قائم کر رکھا ہو اور دوسرے پر منطبق کرکے اس سے محافظت اور مدد کا طالب ہو -

Father Imago : (n) (نفسیات) پدری اماگو -

Father land : (n) (۱) جائے پیدائش ؛ مرزبوم ؛ مسقط الراس ؛ جنم استھان - (۲) وطن ؛ دیس - (۳) آبائی وطن ؛ اجداد کی زادبوم ؛ اسلاف کا وطن - (٤) مادری ملک؛ کوئی ملک اپنی نوآبادیوں کے مقابلے میں -

The father land : ملک جرمنی -

Fathere-lasher : (n) سمندری مچھلیوں کی دو جنسوں کا نام جو شمالی مغربی یورپ میں پائی جاتی ہیں -

**Father like : (a)** باپ جیسا ؛ پدرانہ ۔

**Father like : (adv.)** پدرانہ طور پر ؛ باپ کی طرح سے ؛ باپ کی حیثیت سے ۔

**Father-long-legs : (n)** دیکھو Daddy-long-legs

**Father-in-law : (n)** (۱) خسر ؛ سسر ۔ (۲) بیوی یا شوہر کا باپ ۔ (۳) سوتیلا باپ (غلط العام) ۔ (٤) (بطور فعل) کرکٹ کی فیلڈنگ کرنا ۔

**Father of his country : (n)** وہ جو باپ کے جیسا ادب کا مستحق ہو ۔

**Father of Lights : (n)** خدا ؛ اللّٰہ ۔

**Father of the city : (n)** سرداران قوم ؛ مقتدایان قوم ؛ بزرگان قوم ؛ قوم کے بڑے بوڑھے ۔

**Father of the House of commons : (n)** سب سے پرانا ممبر ؛ قدیم ترین رکن ۔

**Father of the nation : (n)** (۱) بابائے قوم ؛ راشٹر پتا ۔ (۲) (ہندوستان میں) باپو ؛ مہاتما گاندھی کا خطاب ۔

**Father of waters : (n)** ابو البحر ۔

**Father right : (n)** پدری وراثت ۔

**Fathers day : (n)** جون کا تیسرا اتوار جس روز بچے اپنے باپ کے احترام کا جشن مناتے ہیں ؛ احترام پدر کا دن ۔

**Father-sib : (n)** دادیہالی رشتہ دار ؛ دادیہالی قرابت دار ۔

**Father thames : (n)** دریائے ٹیمس کا احترامی نام ۔

**Father Time : (n)** وقت مشخص ؛ ایک فرضی بوڑھا شخص جو چندلا ، ریش دار ہوتا ہے اور جو ہاتھ میں درانتی اور شیشہ ساعت رکھتا ہے ۔

**Fatherhood/Fathership : (n)** (۱) ربوبیت ؛ پدریت ۔ (۲) بیٹے سے باپ کا رشتہ (نیز استعارتاً) ۔ (۳) باپ ہونے کی صفت یا حالت ۔ (٤) باپ کا اقتدار یا کردار ۔ (٥) باپ کا مرتبہ یا رتبہ ۔

**Fatherless : (a)** (۱) یتیم ؛ بے باپ کا ؛ بے پدر ۔ (۲) مجہول النسب ۔ (۳) مجہول المؤلف یا مصنف (کتاب) ؛ کتاب وغیرہ جس کا مؤلف یا مصنف نا معلوم ہو ۔

**Fatherlessness : (n)** یتیمی ؛ بے پدریت ۔

**Fatherliness : (n)** باپ کا سا برتاؤ ؛ باپ کی سی خصوصیت ؛ باپ کی طرح شفقت ۔

**Fatherly : (a)** (۱) باپ جیسا ؛ باپ کے مشابہ ؛ باپ کی طرح ۔ باپ کے مانند ۔ (۲) بالکل باپ جیسا ؛ پدرانہ ؛ سراسر باپ کی طرح (شفقت، نگاہ اور برتاؤ میں) ۔

**Fatherly : (adv.)** پدرانہ طور پر ؛ باپ کی طرح سے ۔

**Fathership : (n)** ربوبیت ۔

**Fathogram : (n)** صوتی عُمق پیما کے ذریعہ بنایا ہوا گراف یا خاکہ ۔

**Fathom : (n) [Pre-Teut.pet-.pot-.]** (۱) (استعارتاً) وسیع الخیالی ؛ وسعت ادراک ؛ وسعت فہم ؛ اہلیت ؛ صلاحیت (متروک) ۔ (۲) مقیاس الطول ؛ لمبائی ناپنے کا پیمانہ ۔ (۳) پھیلے ہوئے بازوؤں کی لمبائی ؛ چھے فٹ ؛ چھے فٹ کا پیمانہ (خاص کر وہ جو پانی کی گہرائی ناپنے کے لئے استعمال ہوتا ہے) ۔ (٤) (کان کنی میں) شگاف کے پورے حجم میں سے چھے فٹ کا مربع ۔ (٥) چھے فٹ مربع کے پیمائش کی لکڑی خواہ اس کی لمبائی کتنی ہی ہو ۔ (٦) (نفسیات) پُرس ؛ فیدم ۔

**Fathom : (v)** (۱) گھیرنا ؛ ہاتھوں سے گھیر لینا ؛ بازوؤں میں لے لینا ؛ (اس طرح) پیمائش کرنا ؛ ناپنا ؛ اندازہ کرنا ۔ (۲) گہرائی ناپنے کے آلے سے گہرائی ناپنا ؛ پانی کی گہرائی ناپنا (سمندر ، ندی ، نالہ ، حوض وغیرہ کی) ؛ عُمق دریافت کرنا ؛ گہرائی ناپنا ۔ (۳) کسی بات کی تہ کو پہنچنا ؛ پوری طرح سمجھ لینا ؛ تفتیش کرنا ؛ سراغ لگانا ؛ پتا لگانا ؛ جاننا ۔ (٤) ساحلِ سمندر کے پاس پانی کی گہرائی ناپنا ۔

**Fathomable : (a)** قابل پیمائش ؛ جس کی گہرائی ناپی جاسکے ؛ جس کا اندازہ ممکن ہو ؛ قابل تفہیم ؛ جس کی تہ کو پہنچا جاسکے ۔

**Fathomer : (n)** (۱) عُمق دریافت کرنے والا ؛ گہرائی ناپنے والا ۔ (۲) ساحل سے قریب سمندر کی گہرائی دریافت کرنے کا آلہ ؛ عُمق پیما ۔

**Fathometer : (n)** صوتی عُمق پیما ؛ (سمعیات) فیدم پیما ؛ عُمق آب پیما ۔

Fathomless : (a) (۱) اتھاہ ؛ بے پایاں ؛ جس کی پیمائش ممکن نہ ہو ؛ ناقابل پیمائش ۔ (۲) (مجازاً) جس کی تہ کو نہ پہنچ سکیں ؛ نا قابل فہم ؛ نا قابل ادراک ؛ جس تک رسائی ممکن نہ ہو ۔

Fathomlessly : (adv.) انتہائی گہرائی سے ؛ اتھاہ طور پر ؛ بے پایاں طور سے ؛ ناقابل فہم انداز سے؛ نارسا نا رسا طور پر ۔

Fatidic/-al : (a) [L.'fatidicus'.] (۱) پیغمبر صفت ؛ وہ شخص جس میں پیشن گوئی کی استعداد ہو ؛ پیغمبرانہ صلاحیت کا حامل ۔ (۲) پیغمبرانہ ؛ ملہمانہ ؛ پیش گویانہ ۔ (۳) پیشن گوئی کا یا اُس سے متعلق ۔ (٤) غیب داں ۔

Fatidically : (adv.) پیغمبر صفت سے ؛ پیغمبرانہ طور پر ؛ پیش گویانہ طور پر ۔

Fatigability : (n) (عضویات) تکاسل ؛ تکان پذیری ۔

Fatigable/Fatiguable : (a) [L.'fatigare'.] (۱) آسانی سے تھک جانے والا ؛ سریع التعب ؛ جلد تھک جانے والا ۔ (۲) تکان پذیر ۔

Fatigableness/Fatiguableness : (n) جلد اور آسانی سے تھک جانا ؛ زود تکان پذیری ۔

Fatigue : (v) (۱) تھکانا ؛ چورکردینا ؛ کم زور کردینا ۔ (۲) دھات کو پیٹ پیٹ کر کمزور کر دینا ۔ (۳) (فوج میں) مشقت آمیز سزا دینا ۔

Fatigue : (n) [L.'fatigare'.] (۱) کام (دماغی اورجسمانی) کے بعد سستی کی حالت ؛ تھکان ؛ تکان ؛ ماندگی ؛ تھکن ؛ تھکاوٹ ؛ تعب؛ کسل ؛ ضعف ؛ ناتوانی ۔ (۲) دھات کی کمزوری (متواتر چوٹ یا بوجھ پڑنےکی وجہ سے) ۔ (۳) تھکانے والا کام ؛ مشقت؛ سخت محنت ۔ (٤) سپاہی کا غیر فوجی فرض منصبی ۔ (٥) Fatigue-party کا مخفف ۔ (٦) قوت زرخیزی میں کمی (مثلاً زمین کی) ۔ (۷) مسلسل اور متواتر تحریک سے کسی اعصاب میں پیدا شدہ عارضی انحرافی حالت ۔ (۸) سزا کے طور پرمہیا کیا ہوا مشقت کا کام ۔ (۹) (ملٹری کیلئے) سزا کے طور پر دیا ہوا نیچا یا مشقت کا کام (مثلاً کیمپ ایریا کی صفائی یا سڑک بنانا) ۔ (۱۰) مسلسل استعمال کےباعث کسی چیز کی کارکردگی میں کمی ۔

Elastic fatigue : (عضویات) لچکی تکان ۔

Fatigue allowance : (n) (تجارت) تکان چھوٹ ۔

Fatigue call : (n) غیرفوجی فرض منصبی کی انجام دہی کے لئے سپاہیوں کی طلبی ۔

Fatigue coefficient : (n) (طبیعیات) قدرِتکان ۔

Fatigue cost : (n) (تجارت) تکان لاگت ۔

Fatique crack : (n) (طبیعیات) تکا ن دراڑ ۔

Fatigue-dress : (n) غیرفوجی کام کے وقت کی وردی ۔

Fatigue-duty : (n) سپاہی کا غیرفوجی فرض منصبی ۔

Fatigue effect : (a) (طبیعیات) تکان اثر ۔

Fatigue failure : (a) (طبیعیات) تکان ناکامی ۔

Fatigue-party : (n) (۱) غیرفوجی کام پر متعین سپاہیوں کی جماعت ۔ (۲) (سزا کے طورپر) سخت اور ادنیٰ کام پر متعین سپاہیوں کی جماعت ۔

Fatigue products : (n) حاصلات تکان ۔

Fatigue study : (n) تجارت) تکان مطالعہ ۔

Fatigued : (a) تھکا ہوا ؛ تھکا ماندہ ؛ تھکا ہارا ؛ کمزور ؛ ناتواں ۔

Fatiguing : (a) تھکا دینے والا ۔

Fatiguless : (a) بےتکان ؛ ان تھک ۔

Fatigues : (a) Fatigue-dress دیکھو

Fatiguesome : (a) اکتادینے والا ؛ اجیرن ؛ بارخاطر ؛ تکلیف دہ ؛ ناگوار؛ دوبھر ؛ تھکادینے والا ؛ ماندگی آور ۔

Fatiloquent : (a) [L.'fatiloque/s.'] پیغمبرانہ ؛ ملہمانہ ؛ پیش گویانہ ؛ الہامی ۔

Fatimid/Fatimite : (n) (۱) فاطمی ؛ فاطمی خاندان؛ الفاطمی ۔ (۲) دسویں اور گیارھویں صدی میں شمالی افریقہ کے فاطمی حکمراں خاندان کا رکن ۔

Fatiscence : (n) (ارضیات) دراڑ ؛ شگاف ؛ سوراخ کی حالت ۔

Fatiscent : (a) [L.'fatiscentum.'] شگاف دار ؛ سوراخ والا ؛ دراڑ والا ؛ چھیددار؛ دراڑ پڑا ہوا ؛ پھٹا ہوا ؛ (نباتیات) پھٹتا ہوا ؛ پھوٹتا ہوا ۔

Fatless : (a) (۱) بے روغن ؛ بے چکنائی ؛ (غذا) غیر مقوی ۔ (۲) دبلا ؛ پتلا ؛ لاغر ۔

Fatliquor : (n) صابن اور چربی سے مرکب ایک روغن جو دباغت میں کام آئے ۔

Fatliquor : (v) چمڑے کے ریشوں کو چربی سے بھرنا ؛ چمڑے میں روغن لگانا ۔

Fatling : (n) کم عمر چربی دار جانور (ذبیحہ کے لئے) ۔

Fatling : (a) چھوٹا اور فربہ ۔

Fatly : (adv.) (۱) وسعت سے؛ بڑی حدتك ؛ زیادہ تر ؛ بیشتر ۔ (۲) اناڑی پن سے؛ بے تُکے پن سے ؛ بے ڈھنگےپن سے ؛ بھونڈے پن سے ۔

Fatness : (n) مُٹاپا ؛ فربہی ؛ گدازپن ۔

Fats : (کیمیا) شحمیات ۔

Fatso : (n) موٹا آدمی ۔

Fatted : (a) (۱) موٹا کیا ہوا ؛ چربی دار؛ فربہ (ذبح کےلئے) کھلا پلاکر تیار کیا ہوا ۔ (۲) زرخیزبنائی ہوئی زمین۔

To kill the fatted calf : پُرتکلف دعوت دینا ۔

Fatten : (v) [f. FAT (a)] (۱) موٹا کرنا ؛ (کھلاپلا کر) (خاص کر ذبح کرنے کے لئے) موٹا تازہ کرنا ؛ گداز بنانا ۔ (۲) موٹا ہوجانا ؛ فربہ ہوجانا ۔ (۳) زمین کی زرخیزی میں اضافہ کرنا ؛ زمین کا زرخیز بنانا یا ہوجانا ۔ (٤) متمو ل اور خوش حال ہوجانا ۔

Fattener : (n) (۱) کھلا پلاکر تیار کرنے والا ؛ موٹا تازہ بنانے والا ؛ فربہ کرنے والا ۔ (۲) زرخیز بنانے والا (زمین کو) ۔ (۳) متمول بنانے والا ۔

Fattily : (a) چربی دار ہوکر ؛ چربی کی زیادتی سے ۔

Fattiness : (a) چربی دار ہونے کی حالت یا صفت ۔

Fattish : (a) تھوڑا گداز ؛ قدرے فربہ ؛ تھوڑا موٹا تازہ ۔

Fattish : (a) قدرے موٹا ؛ کسی حدتك موٹا ؛ قدرے دبیز (چھپائی) ۔

Fattrels : (n) [F.'Fatraille.'] فیتوں کا کنارا ۔

Fatty : (n) موٹا تازہ آدمی وغیرہ ۔

Fatty : (a) (۱) چربی جیسا ؛ روغن نما ؛ روغن کی طرح کا ؛ روغنی؛ تیل جیسا ؛ چکنا؛ چربی کا ۔ (۲) روغن؛ روغن دار؛ چربی دار؛ شحیم ؛ گداز ۔ (۳) (طب) جسم پر چربی کا زیادہ ہوجانا ۔ (٤) (حیوانیات وغیرہ) شحمی ۔

Fatty acid : (n) (۱) (کیمیا) فیٹی تیزاب ؛ چربیلا تیزاب ؛ شحمی تیزاب ۔ (۲)(حیوانیات) شحمی ترشے ۔ (۳) (جمع میں) (صابن سازی میں) چربی اور ایسےروغن سے (جو کیمیائی تحلیل کے بغیر بخار کی شکل میں اُڑائے نہ جاسکیں) کشیدہ تیزاب یا تُرشے ($C_n H_{2n+1} COOH$) ۔

Fatty acids series : (n) $(C_2 H_3O)$ (Acetyl) اساسی اسی ٹائل کے حامل مرکب اجزا کا سلسلہ ۔

Fatty degeneration : (n) (۱) (حیوانیات) شحمی انحطاط ؛ وہ حالت جب کوئی نسیج یا عضو یا اُس کا کوئی حصہ چربی کے غیر معمولی اجماع کے باعث انحطاط پذیرہوجائے ۔ (۲) تعیش پسندی کی وجہ سے اخلاقی یا فنی انحطاط ۔

Fatty globule : (n) (حیوانیات) شحمی بوند ۔

Fatty heart/-kidney : (n) دل یا گردے پر چربی کا چھا جانا ؛ دل یا گردے کا شحمی انحطاط ۔

Fatty ink : (n) ایک سیاہ چکنی رطوبت جو کٹل (Cuttle) مچھلی کی منہ سے خارج ہوتی ہے ۔

Fatty infiltration : (n) چربی کی زیادتی سے کسی عضو کے نسیج کا بتدریج نفوذ ۔

Fatty oil : (n) (۱) روغن سیّال ؛ ایسا روغن جو بغیر تحلیل کیمیائی کے بخارات کی شکل میں نہ اُڑایا جاسکے۔ (۲) پودوں اور آبی جانوروں سےحاصل ہونے والا روغن جو معمولی درجۂ حرارت پر سیّال حالت میں رہتا ہے ۔

Fatty paint : (n) ایک سیّال پینٹ جو آکسیجن سے مل کر یا گاڑھا ہوکر روغن مکھن جیسا لیس دار ہو گیا ہو ۔

Fatty substance : (n) (کیمیا) چکنائی کی چیز ؛ چربیلی چیز؛ (حیوانیات) شحمی مادہ ۔

Fatty tumour : (n) جسم کے کسی حصے میں زرد اور نرم چربی کا اجماع ۔

**Fatuitous : (a)** احمق ؛ بے دماغ ؛ بے وقوف ؛ ناسمجھ ؛ ابلہ ۔

**Fatuity : (n) [L.f.'fatuus.']** (۱) (طب) حُمق ؛ حماقت ؛ بےوقوفی ؛ ابلہی ۔ (۲) احمقانہ کام ؛ احمقانہ خیال ؛ عمل وغیرہ ؛ سمجھ اور فہم کی کمی ؛ عقل سلب ہو جانا ؛ بے عقلی ؛ بے مغزی ؛ بےدماغی؛ نیز احمق، بے دماغ، بےعقل، بےوقوف ۔

**Incoherent fatuity :** (طب) بے ربط حماقت ۔

**Fatuous : (a) [L.'fatuus'.]** کند ذہن ؛ مورکھ ؛ گاؤدی ؛ بےوقوف ؛ بےمغز ؛ احمق ؛ ابلہ ؛ سادہ لوح ؛ نادان ؛ ناعاقبت اندیش ؛ بدھو ؛ بدحواس ۔ (۲) (طب) بے اصل ؛ احمق ۔

**Fatuous fire : (n)** (۱) اگیابیتال؛ شیطانی آگ ؛ غول بیابانی ۔ (۲) وہم ؛ دھوکا ؛ امید موہوم ۔ (۳) شہابہ ۔

**Fatuously : (adv.)** بےوقوفی سے؛ احمقانہ طور پر؛ ابلہی سے ؛ بے اصل طور پر ۔

**Fatuousness : (n)** مورکھ پن ؛ حماقت ؛ بے وقوفی ؛ بےعقلی ؛ ابلہی ؛ بے اصلی ؛ سادہ لوحی ۔

**Fatwood : (n)** روغنی لکڑی (جو روشنی کے لئے جلائی جاتی ہو) ۔

**Faubourg : (n) [F. faubourg.]** (۱) نواح ؛ مضافات ؛ ناحیہ ؛ شہر پناہ سے متصل شہری علاقہ ؛ بیرون شہر (پیرس میں اب تک ان علاقوں کےلئے بھی مستعمل ہے جو شہر پناہ کے اندر آچکے ہیں) ۔ (۲) شہر کا ایک علاقہ ؛ محلہ یا حلقہ ۔

**Faucal : (a) [L.]** (۱) (لسانیات) حلقیہ ۔ (۲) حلقی (تجوید) گلے کا ؛ گلے سے نکلتی ہوئی (گہری آواز) خصوصاً سامی زبانوں میں ؛ صدائے حلقی ؛ گلوئی ۔

**Faucal : (n)** گلے سے نکلتی ہوئی گہری آواز ؛ گہری حلقی آواز ۔

**Faucal plosive : (n)** ساکن اور مصمت کو ناک کے ذریعہ ادا کرنا ۔

**Faucalization : (n)** (لسانیات) حلقیانے کا عمل ۔

**Faucalize : (v)** (۱) حلقی آواز کے ذریعہ تلفظ میں ترمیم کرنا ۔ (۲) حلقیانا ۔

**Fauces : (n) pl. [L.]** (۱) (تشریح ، حیوانیات) حلقوم ؛ بلعوم ؛ (تشریح) منہ کے پچھلے حصے کا وہ گڈھا جہاں سےنرخرہ اور حنجرہ کھلتا ہے ؛ حلق ؛ گلو ؛ نالی ۔ (۲) (نباتیات) مسند گل ؛ کاسہ گل وغیرہ کی کنٹھی (حلقوم) ۔ (۳) (صدفیات) گھونگے کے خانے کا وہ حصہ جو موکھے کی جانب سے نظر آسکے ۔

**Pillars of fauces :** (تشریح) اسالیق ۔

**Fauces terrae : (n) [L.]** کسی خلیج سے ملا ہوا رأس البلد یا خشکی کا وہ حصہ جو پانی میں چلا گیا ہو اور جو بین الاقوامی قانون کے مطابق سمندر کا حصہ نہیں ہوتا بلکہ متعلقہ صوبے کا علاقائی پانی ہوتا ہے ۔

**Faucet : (n) [etym. unknown .]** پیچ دار ٹونٹی ؛ (شراب کے پیپے کی) ٹونٹی ؛ (ریاست ہائے متحدہ امریکا میں) شراب وغیرہ کے پیپے کا نَلکا؛ نیز نل کا وہ سِرا جس میں ڈاٹ لگائی جاتی ہے ۔

**Fauchard : (n) [L.'falx'.]** قرون وسطیٰ میں لمبے دستے کے ہتھیار کی ایک قسم ۔

**Faucial : (a)** (۱) (تشریح) حلقومی ؛ حلقی ؛ گلوئی ؛ حلق سے وابستہ ۔ (۲) گلے کا ؛ گلے سے متعلق یا گلے سے نکلتا ہوا ؛ کنٹھی سے پھوٹتا ہوا ۔

**Faucitis : (n)** (طب) ورم بلعوم ؛ ورم حلقوم ؛ ورم گلو ۔

**Faugh : (interj.)** نفرت یا حقارت کی آواز ؛ تف ؛ چھی ؛ چھی چھی ۔

**Faujasite : (n) [F.f. Barthelemy Faujas de Saint Fond .]** سوڈیم اور کیلشیم کے بے رنگ یا سفید آب دار الیمینو سلیکیٹ کی حامل ایک معدنی شے $(Na_2/Ca)\ Al_2\ Si_4\ O_{12} \cdot 6H_2O$ ۔

**Faujdar/Foujdar : (n) [Ar.'fawj'+per.'dar'.]** (۱) (ہندوستان) ایک چھوٹا افسر (پولس) ؛ فوج دار ۔ (۲) (ہندوستان) فوجداری مقدمہ دیکھنے والا حاکم یا جج ۔

**Faujdari/Foujdary : (n)** (۱) (ہندوستان) فوج دار کا علاقہ یا حلقۂ عمل ۔ (۲) (ہندوستان) فوجداری عدالت ۔

**Fauld :** Fold کا متبادل ۔

**Fauld : (n) [Origin unkn.]** (معدنیات) بھٹی کا محراب نما سوراخ (جس سے ایندھن ڈالا جاتا ہے) ۔

Fault : (n) [L.'fallere'.] (۱) عیب ؛ نقص ؛ کوتاہی ؛ کسر ؛ نقصان ؛ خامی ؛ اشتباہ ؛ قباحت ؛ (چال چلن یا بناوٹ یا ظاہری صورت شکل میں) عدم تکمیل ؛ ادھوراپن ۔ (۲) بھول ؛ بھول چوک ؛ غلطی ؛ سہو ؛ خطا ؛ خطا کاری ؛ گناہ ؛ ذنب ؛ لغزش ؛ جرم ؛ انحراف ؛ خلاف ورزی ؛ عمل بد؛ بد کرداری ؛ تقصیر ؛ غفلت ۔ (۳) (ٹینس اور ریکٹس (Racquets)میں) گیند کا غلط پھینکنا یا چلانا ؛ گیند کا اس طرح مارنا جس سے وہ حدود میں نہ گرے ۔ (٤) کسی ناگوار وقوعے کی ذمہ داری ؛ کسی غلط کام کی ذمہ داری نیز حالات یا چیزوں کا وہ نقص جو ایسی باتوں کا سبب ہو ۔ (۵) کوتاہی ؛ قصور۔ (٦) (شکار) بُو کا غائب ہوجانا؛ اس سے پیدا شدہ رکاوٹ؛ (مجازاً) عجز ؛ پریشانی ۔ (۷) (طبقات الارض) زمین کی پرت یا طبقہ زمین کے شگاف (جس میں معدنی شے ہو ) کا انقطاع ؛ رخنہ (طبقہ زمین کے سلسلے میں ) ؛ ( جغرافیہ ) گسلہ ؛ ( ارضیات ) رگہ ؛ رخنہ ؛ شکست زمین ۔ (۸) کوئلے کی پرتوں میں ویسے کوئلے جو پرتوں میں اپنی حالت کی وجہ سے بے قیمت ہوجاتے ہیں ۔ (۹) (تلغرافی) نا مکمل اتصال ؛ لیکیج (رساؤ) ؛ انقطاع ۔ (۱۰) بجلی کی رَو کا کہیں سے ٹوٹ جانا ۔

At fault : نقصان میں ؛ خسارہ میں ؛ گھاٹے میں ؛ گم کرکے؛ کھو کر ۔

Dirt fault : زمین کی پرتوں میں شگاف یا رخنہ ۔

Hit off a fault : (شکارمیں) گم شدہ بُو کا پتا چلانا ۔

Lucrative fault : خطائے سود بخش ۔

State fault : سلیٹی چٹان کی پرتوں میں شگاف یا رخنہ ۔

To a fault : کسی چیز کی حد سے زیادتی جو عیب بن جائے ؛ بہت زیادہ ، انتہا درجے کا (چشم پوش ہونا وغیرہ جو مناسب نہیں ) ۔

To be at fault : (مجازاً) حیران و پریشان رہ جانا ۔

To be in fault : قابل الزام ہونا؛ موردِ الزام ٹھہرانا ؛ ملزم ہونا ۔

Voluntary fault : عمدی خطا ؛ ایسی غلطی جو جان بوجھ کر کی جائے ۔

With all faults : (۱) خریدنے والے کی جوکھم پر ۔ (۲) سارے عیوب کے ساتھ۔

Without fault : ضروری ؛ یقیناً ؛ لابد ؛ حتمی ؛ یقینی طورپر ؛ بےخطا؛ لازمی طورپر ۔

Fault : (v) (۱) خطا کرنا ؛ غلطی کرنا ؛ فاش غلطی کرنا ؛ کوتاہی کرنا ؛ نقصان کرنا ۔(۲) اس طرح ٹوٹنا جس سے ارضی شگاف پیدا ہو ؛ سلسلے کا ٹوٹ جانا؛ شگاف پیدا کرنا ؛ رخنہ ڈالنا ؛ علاحدہ ہونا؛ الگ ہوجانا ۔ (۳) عیب ڈھونڈنا ؛ عیب لگانا ؛ عیب جوئی کرنا ۔ (٤) الزام لگانا ؛ سرزنش کرنا ؛ دھمکانا ؛ گوشمالی کرنا؛ تنبیہ کرنا؛ ملامت کرنا؛ اظہارناراضگی کرنا ۔ (۵) غلطی کرنا؛ سہو کرنا؛ چوک جانا ؛ گڑبڑکرنا ؛ ابتری لانا ۔ (٦) گناہ کرنا؛ تقصیر کرنا ؛ قصور کرنا ؛ عاجز ہونا ؛ گمراہ ہونا ۔ (۷) (کتے کو) بُو کی تلاش میں چھوڑنا ۔

To fault down or through : کسی پرت کے حصے کو کھینچ کر شگاف یا رخنہ پیدا کرنا ؛ پرت یا طبق کے کسی حصے کو کھینچ کر دوسرے سے الگ کرنا (اس طرح کہ دونوں کے درمیان شگاف یارخنہ ہوجائے) ۔

To find a fault : عیب جوئی کرنا ؛ خامی پر نظر رکھنا؛ غلطی پکڑنا ؛ خطا گیری کرنا ۔

To find fault (with) : بے اطمینانی ظاہر کرنا ؛ شکایت کرنا؛ عیب نکالنا؛ نکتہ چینی کرنا؛ اظہارناراضگی کرنا ؛ ملامت کرنا؛ الزام لگانا؛ غلطیاں نکالنا ؛ کسی پراعتراض کرنا ۔

Fault block : (n) چٹانوں کا ایسا مجموعہ جو رخنے یا شگاف کی وجہ سے یکجا جُٹے ہوئے ہوں ۔

Fault breccia/-rubble : (n) زاویہ نما ٹکڑوں کے ملنے سے بنی ہوئی چٹان ۔

Fault current : (n) (برقیات، انجینئیرنگ) نقصی رَو ۔

Fault finder : (n) (۱) (شماعیات) عیب جو ۔(۲) نقص گیر ؛ نکتہ چیں ۔

Fault finding : (n) (انتظامیہ) نکتہ چینی ؛ عیب جوئی ؛ نقص جوئی؛ (شماعیات) نقص گیری ۔

Fault plane : (n) غیر مسطح زمین جس میں نمایاں خم نہ ہو۔

Fault reader : (n) رخنے یا شگاف کی وجہ سے ارضی پرتوں کے سلسلے میں واقع انقطاع کا پتا لگانے والا ۔

Fault resistance : (n) (برقیات) مزاحمت نقص ۔

**Fault-rock/-stuff : (n)** خط شکست کی نشان دہی کرنے والے، دیوارنما ٹوٹے یا ایک قطار کی شکل میں بنے ہوئے چٹان کے ٹکڑے ۔

**Fault-slip : (n)** شکستہ چٹانوں کی چکنی سطح (شگافوں کی بعض قسموں میں) ۔

**Fault surface : (n)** غیر مسطح زمین جس میں نمایاں خم نہ ہو ۔

**Fault vent : (n)** کوہ آتش فشاں کا دہانہ جو شکست زمین پر واقع ہو ۔

**Fault zone : (n)** وہ علاقہ جس میں جابجا رخنے ہوں ۔

**Faultage : (n)** (۱) ارضیاتی رخنے؛ ارضیاتی رخنہ شناسی ۔ (۲) اشتباہ کاری ۔

**Faulted : (a)** (۱)رخنہ دار ؛ شگاف دار ۔(۲) عیب دار ؛ ناقص ۔

**Faulter : (n)** (برطانوی روز مرّہ) چرچ کے اصولوں کی خلاف ورزی کرنےوالا ؛ غلط کار خصوصاً کسی کلیسا کے خلاف ۔

**Faultful : (a)** (۱) غلطی آمیز ؛ پُراشتباہ ؛ پُر از تقصیر ؛ عیب دار ؛ ناقص ؛ خام ؛ ناتمام ؛ مُشتبہ ۔ (۲) قابل الزام ؛ قابل گرفت ؛ مجرمانہ ؛ لایق مواخذہ ۔

**Faultfully : (adv.)** مشتبہ طورپر ؛ ناقص طورپر ؛ غلطی آمیز طورپر ؛ مجرمانہ انداز سے ۔

**Faultily : (adv.)** ناقص طورپر ؛ اشتباہ آمیز طورپر ؛ معیوب طورپر ؛ قابل ملامت انداز میں ۔

**Faultiness : (n)** عیب داری ؛ عیب ناکی ؛ ناقصیت ؛ نا درستگی ؛ خامی ؛ ناکملیت ؛ نا معقولیت ؛ ادھوراپن ؛ خامی ؛ اشتباہ آمیزی ۔

**Faulting : (n)** (ارضیات) ارضیاتی پرت کی شکستگی ؛ شکست (زمین) ؛ ارضیاتی رخنہ یا شگاف ۔

**Fualtless : (a)** (۱) بے عیب ؛ بےنقص ؛ بے قصور ؛ بے تقصیر؛ کامل ؛ بے اشتباہ ؛ بالکل صحیح ۔(۲) بے گناہ ؛ معصوم ؛ (مجازاً) فرشتہ ؛ بے جرم ؛ بے قصور ؛ بےخطا ؛ نا قابل الزام ۔

**Faultless pardon : (n)** ایسے الزام کی معافی جس کا ارتکاب کبھی نہ کیا گیا ہو ۔

**Faultlessly : (adv.)** بےعیب طورپر ؛ کامل طورپر؛ غیراشتباہ اندازمیں ؛ معصومانہ ؛ غیر مجرمانہ ؛ بے خطا طور پر ۔

**Faultlesseness : (n)** بے عیبی ؛ بے عیب ہونا ؛ لاتقصیریت ؛ بےگناہی؛ معصومیت ؛ اکملیت ؛ بےقصوری ۔

**Faulty : (n)** (۱) غلط ؛ ناقص ؛ عیب دار ؛ معیوب ؛ عیب ناك ؛ مقصر ؛ اشتباہ آمیز؛ نا مکمل ؛ نا درست ؛ خام ؛ غیر صحیح ؛ غیر مدلل ؛ نا قابل قبول ۔ (۲) ادھورا ؛ ناقص ؛ عیب دار (شخص وغیرہ)؛ فرائض میں عادتاً کوتاہی کرنے والا ۔ (۳) مشتبہ انداز کا ؛ غلط جیسا ؛ معیوب سا ؛ قابل ملامت ؛ قابل مذمت ؛ قابل سرزنش ۔

**Faulty instrument :** (طبیعیات) نقص دار اوزار ۔

**Faulty thermometer :** (طبیعیات) ناقص تپش پیما ۔

**Faun : (n) [L.'faunus'.]** (اساطیر) بن دیوتا ؛ فان ؛ لاطینی جنگل وغیرہ کے دیوتا جن کے دُم ، سینگ ، کُھر اور نوک دار کان ہوتے تھے (نصف انسان اورنصف بکرا) ۔

**Fauna : (n) [mod.L.Fauna.]** (۱) کسی مخصوص خطے یا عہد کے جانور یا حیوانی زندگی ؛ کسی علاقے کے حیوانات؛ زندگی حیوانات؛ حیوانات یك اقلیم؛ (حیوانیات) حیوانیہ ؛ حیوان نامہ ؛ حیوانات خطہ ۔(۲) وہ کتاب جس میں ان کا بیان ہو ؛ رسالہ در باب حیوانات ۔

**Fauna committee : (n)** (حیوانیات) مجلس حیوانیہ ۔

**Faunal : (a)** (حیوانیات) حیوانیاتی ؛ حیوانی ؛ کسی خطے کےجانوروں کا یا ان سے متعلق ۔

**Faunal region : (n)** (حیوانیات) حیوانیاتی خطہ ؛ خطۂ حیوانیہ ۔

**Faunist : (n)** (حیوانیات) عالم حیوانیہ ؛ حیوانیہ داں ؛ ماہر حیوانیہ ؛ کسی ضلع کےحیوان یا حیوانی زندگی کا عالم ۔

**Faunistic/-al : (a)** (۱) (حیوانیات) حیوانیاتی ؛ کسی خطّے کے جانوروں کے متعلق ۔ (۲) عالم حیوانیہ کا یا اس سے متعلق ۔

**Faunological : (a)** (حیوانیات) جغرافیہ حیوانات سےمتعلق ۔

**Faunology : (n)** (۱) (حیوانیات) جغرافیہ حیوانات ؛ حیوان شناسی یك اقلیم ۔ (۲) حیوانیات کا وہ شعبہ جو حیوانات کی جغرافیائی تقسیم سےبحث کرتا ہے ۔

Faunule : (n) Fauna کی تصغیر ۔

Faur : Where کا متبادل (اسکاٹستان) ۔

Faurd : favoured کا اسکاٹستانی تلفظ بہ معنی عزیز، گرامی (مثلاً .Well-f) ۔

Fausant : (a) قابل احترام : محترم ۔

Fause : false کا اسکاٹستانی متبادل (روزمرّہ) ۔

Fause-house : (n) (اسکاٹسانی) ہَوا کے رخ پر بنا ہوا غلّے کی کوٹھی کا ایسا سوراخ جس سے غلہ سوکھتا رہے ۔

Fausen : (n) مارماہی یا بام مچھلی کی ایک قسم ۔

Faussebraie/-braye : (n) [F.f.'fausse.'] (۱)(قلعہ بندی) مصنوعی ٹیلہ یا دیوار جو خاص مورچے کے سامنے ڈالی گئی ہو ۔ (۲) (قدیم استعمال میں) ایک خفیہ راستہ ۔

Faust/Faustus : (n) (۱) (مارلو اورگوئٹے کے ڈراموں کاہیرو) فاؤسٹ ۔ (۲) المانی جادوگر اور منجم (سولہویں صدی کا) جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ دنیاوی لذائذ اور اقتدار کے لئے اس نے خود کو شیطان کے ہاتھوں بیچ ڈالا تھا ۔

Faustian : (a) (۱) فاؤسٹ کا یا اُس سے متعلق : فاؤسٹ جیسا ۔ (۲) مادی فوائد کے لئے روحانی اقدار کو تج دینے والا ۔ (۳) حصول علم اور اقتدار کےلئےحریصانہ جدوجہدکرنے والا ۔ (٤) روحانی نا آسودگی یا سعی کی وجہ سے مستقل طورپر اذیت اور کرب میں مبتلا ۔

Fauterer : (n) حامی : پشتی بان : طرف دار : معین : مددگار : ناصر : ہَوا خواہ : محافظ ۔

Fauteuil : (n) [OF.'faldestoel'.] (۱) آرام کرسی : بازو والی کرسی: تھیٹر کی ایک نشست جو آرام کرسی کے مشابہ ہوتی ہے ۔ (۲) فرانسیسی اکادمی میں استاد کی نشست ۔

Fautor : (n) [L.f.'faver'.] دیکھو Fauterer

Fautor : Faultor کا متبادل (اسکاٹستانی) ۔

Fauvette : (n) [F.'fauve'.] ایک قسم کا گانے والا چھوٹا پرندہ ۔

Faux pas : (n) [Fr.] (۱) لغزش : خطا : غلط اقدام ۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی لغزش (جس سے کسی عورت کی عصمت پر حرف آتا ہو) : ٹھوکر (اخلاقی) ۔

Faux satine : (n) [Fr.] سرو سے حاصل ہونے والی ایک ہلکے کتھئی رنگ کی روغنی لکڑی ۔

Fav : Favourite کا مخفف ۔

Fava bean/Horse- : (n) دیکھو Broad bean

Favella : (n) [mod.prob. an incorrect dim of L.'faba'.] (حیوانیات) شانہ : (نباتیات) قرمزی رنگ کی کائی کے حفرہ دار پھل کی ایک شکل جس میں بیرونی طور پر تخم جمع ہو جاتے ہیں اور جو اس کے ورق نما حصے کی خارجی سطح پر پڑے رہتے ہیں : فاویلا ۔

Favellidium : (n) مرکب فاویلا : کائی کے ورق نما حصے میں ڈوبا ہوا فاویلا ۔

Favelloid : (a) فاویلا سےمتعلق یا اُس کے مشابہ ۔

Faveolate : (a) [mod.L.faveolus,dim.of 'favus'.] (حیوا نیات، نباتیات) جَو فیزیْ : خانہ خانہ : مگ چھتی : شانہ عسل والا : شش پہلو آرائش والا : سوراخ دار : خانہ دار : جوف دار : خلیہ دار : مشبک ۔

Faveolus : (n) (۱)(حیوانیات، نباتیات) مگ چھتی ۔ (۲) خانہٴ زنبور: شانہ عسل : مہال کا چھتّہ : شبکہ ۔

Faverel : (n) [Var. of next.] (۱) پیاز (۲) ایک طرح کی گھاس جس سے پہلے رنگائی بیزے کا علاج کیا جاتا تھا ۔ (۳) ایک ہی پنکھڑی کے چہرہ گل والے پودوں (بوٹیوں یا جھاڑیوں) کی ایک بڑی قسم جن کےپھول نیلے (کبھی کبھی سفید یا گلابی) ہوتے ہیں اور دستہ گل یا پُھل گچھے کی شکل میں ایک ہی لمبے ڈنٹھل کے ساتھ اُگتے ہیں ۔

Faverolle : (n) [F. Faverolles.] (۱) فرانس میں تیار کئےہوئے مرغ کی ایک نسل جو درمیانہ قد اور بھڑکیلے جسم والے ہوتے ہیں جن کے پنجوں سے اوپر کا حصہ جزوی طور پر پروں سے ڈھکا ہوتا ہے اور سر پر کلغی ہوتی ہے ۔ (۲) اس نسل کا ایک پرندہ ۔

Favi : (n) Favus کی جمع : دیکھو Favus ۔

Favide : (n) (طب) شہدی ضرر ۔

Favilla : (n) [L.] کسی آتش فشاں کے لاوے کا ایک چھوٹا دہکتا ہوا ٹکڑا ۔

Favillous : (a) [f. L.'favilla'.] (۱) راکھ سے متعلق یا اس کے مشابہ ؛ خاکستری ؛ شبیہ خاکستر ۔ (۲) ایک قسم کے جنگلی پیڑ سے متعلق ۔

Favonian : (a) [ad. L.favonianus.] (۱) باد مغربی سے متعلق ؛ پچھوا ہوا سے متعلق ۔ (۲) معتدل ؛ دھیمی ؛ ہلکی (ہوا) ۔

Favose : (a) [L.'favosus.'] (حیوانیات، نباتیات) مگ چھتیہ ؛ خانہ دار مشبک ۔

Favosites/Favosite : (n) [L.'favus.'] (ارضیات) مگ چھتہ کے مانند ایک متحجر حیوانِ نباتی کی جنس ۔

Favour /Favor : (n) [L.'favorem'.] (۱) مہر ؛ لطف ؛ کرم ؛ لطف وکرم؛ کرپا؛ نوازش؛ منّت؛ توجہ؛ عنایت؛ شفقت ؛ التفات ؛ مہربانی ؛ مرحمت ؛ احسان ؛ نیکی ۔ (۲) توفیق ؛ تائید ؛ عنایت بےغایت ؛ کرم فرمائی ؛ طرف داری ؛ مروت ؛ ہم راہی ؛ پاس داری ؛ رعایت؛ فضل ؛ ہم دردی ۔ (۳) مدد ؛ امداد ؛ اعانت ؛ یاری ؛ دستیاری ؛ مساعدت ۔ (٤) حد سےزیادہ مہربانی اورلطف و کرم کا سلوک ۔ (٥) کوئی چیز جو کسی کی نشانی کے طورپر دی جائے یا بدن پر کسی طرح پہنی جائے، جیسے Badge ، Cockade ، Knot of ribbons ؛ ہدیہ تحفہ ۔ (٦) (متروک روز مرّہ) چہرہ مہرہ ؛ شکل شباہت ؛ چہرہ ؛ صورت ؛ بشرہ ؛ روپ ؛ وضع قطع ؛ ظاہری شکل ۔ (۷) رخصت؛ اجازت ؛ معافی ۔ (۸) شہرت ؛ معروفیت ؛ معروف ۔ (۹) امتیاز ۔ (۱۰) خط ؛ نامہء محبت آمیز ۔ (۱۱) (جمع میں) کسی کے فائدے کے لئے کسی کی طرف سے کی گئی کوشش ؛ وصال ؛ وصل ؛ اتصال جنسی ؛ کسی خاص رعایت یا حق کی منظوری (مثلاً عورت کی طرف سے جنسی پیش کش) ۔ (۱۲) حمایت ؛ بھلائی ؛ فلاح ؛ مفاد ۔

Be, stand high in a person's favour : کسی کے دل میں جگہ ہونا ۔

Challenge to the favour : (قانون) شبہ کی حالت میں اعتراض (مثلاً شناخت وغیرہ میں) ۔

Have received your favour of yesterday : آپ کا عنایت نامہ پہنچا ۔

In favour of : (prp.) کی اعانت میں ؛ کے حق میں ؛ کا ہمدرد ؛ کا پاسدار ؛ کا طرف دار ؛ کسی کی مطابقت یا ہم دردی میں ؛ جانب داری میں ؛ بریت میں ؛ (چیک یا ڈرافٹ کے استعمال میں) ہدایت یا حکم ادائی میں ؛ کو قابل ادا ؛ کو واجب الادا ؛ کی ترجیح میں ۔

In one's favour کسی کی طرف سے ۔

Out of favour : غصے سے؛ غیض وغضب سے؛ مکروہ ؛ مہمل ؛ معتوب ؛ ناپسندیدگی سے ؛ بے التفاتی سے ؛ بے توجہی سے ۔

Should esteem it a favour : مرہون منت ہونگا (خط وغیرہ میں لکھا جاتا ہے) ۔

To curry favour : کسی کی نظر عنایت حاصل کرنے کےلئے چاپلوسی کرنا ۔

To find favour in the eyes of : مقبول ہونا ۔

To look with favour on : پسند خاطر ہونا ۔

Under favour : اگر آپ معاف فرمائیں (تومیں یہ عرض کرونگا) ۔

Under favour of night : شب کی تاریکی سے فائدہ اٹھاکر ۔

With or by your favour : آپ کی اجازت سے ؛ اجازت ؛ عفو (متروک) ۔

Woman bestows her favours on lover : عورت اپنے چاہنے والے کے ساتھ مباشرت کرنے کےلئے راضی ہو جاتی ہے ۔

Favour/Favor : (v) (۱) مہربان ہونا ؛ مہربانی کرنا ؛ سرپرستی کرنا ؛ کرپا کرنا؛ لطف و کرم کرنا ؛ نوازش کرنا ؛ التفات کرنا ؛ نیکی کرنا؛ سراہنا ۔ (۲) پسند کرنا؛ رضامند ہونا ؛ راضی ہونا ؛ خوش ہونا ؛ صاد کرنا ۔ (۳) مہربانی سے سلوک کرنا ؛ لطف و کرم سے پیش آنا ؛ توجہ دینا؛ لحاظ کرنا ؛ کسی سمت میں ہونا ؛ کسی طرف رخ کرنا ؛ نرمی سے پیش آنا ۔ (٤) ممنون ہونا؛ احسان مند ہونا؛ ممنون کرنا؛ احسان کرنا ۔ (٥) پاسداری کرنا ؛ پاس داری کی وجہ سے بے انصافی کرنا؛ بے جا پاسداری کرنا ؛ جانب داری کرنا ؛ کسی کی طرف ہونا ؛ میلان رکھنا ؛ شوق رکھنا ۔ (٦) مدد کرنا ؛ امداد

کرنا ؛ سہارا دینا ؛ ہمدردی کرنا ؛ دوستانہ برتاؤ کرنا ۔ (۷) تصدیق کرنا ؛ ـــ کے حق میں ہونا (کسی نظریے وغیرہ کا) ؛ منظور کرنا ۔ (۸) فائدہ رساں ہونا ؛ مفید ہونا (کسی کے حق میں) ؛ سود مند ہونا؛ کسی طرف اشارہ کرنا؛ کسی سمت مائل ہونا۔ (۹) کام یا عمل کو آسان کر دینا؛ سہولت پیدا کرنا ۔ (۱۰) (عامیانہ) مشابہ ہونا جیسے (F. one's father) مشابہت رکھنا ؛ ملتی جُلتی شکل کا ہونا ۔ (۱۱) صاحب وسائل ہونا ۔ (۱۲) (جمع میں) وصل ہونا ؛ عورت کی طرف سے جنسی پیش کش کا ہونا ۔ (۱۳) حمایت کرنا ؛ بھلائی کرنا ؛ توثیق کرنا ؛ طرف داری کرنا ؛ تائید کرنا ؛ پشت پناہی کرنا۔ (۱٤)امتیازکرنا؛ امتیاز برتنا؛ رعایت کرنا ۔ (۱۵)تحفہ دینا ؛ عطیہ دینا ؛ مرہون منت کرنا ۔ (۱٦) حوصلہ افزائی کرنا ؛ ہمت دلانا ۔ (۱۷) (تجارت) مناسب قیمت ہونا ۔ (۱۸) آسانی بہم پہنچانا ؛ آسان کرنا ؛ سہل کرنا ۔ (۱۹) (عامیانہ) بچانا ؛ چُھڑانا ؛ درگذر کرنا؛ چھوڑنا؛ ڈھیل دینا ۔

Favourable/Favorable : (a) (۱) موافق ؛ مناسب حال ؛ پسندیدہ ؛ مساعد ؛ مبارك ۔ (۲) قابل قبول ؛ قابل توثیق ؛ قابل سفارش ؛ قابل تعریف ۔ (۳) موفق؛ حسب خواہ؛ مفید مطلب؛ سود مند ؛ سازگار؛ (جواب وغیرہ) امید افزا ؛ رجائی ۔ (٤) مہربان ۔ (۵) مائل ؛ گرویدہ ۔ (٦) مفید مطلب ؛ ممد یا معین ؛ سہل کنار ؛ آسانی بہم پہنچانے والا ؛ مددگار ؛ معاون ۔ (۷) گون کا ( To کے ساتھ ) ؛ اپنےمطلب کا ۔ (۸) (فلسفہ، نفسیات) سازگار ۔

Favourable balance of trade : (معاشیات تجارت) موافق توازن تجارت ۔

Favourable exchange : (تجارت) موافق تبادلہ ۔

Favourable rate of exchange : (n) (معاشیات) موافق شرح مبادلہ ۔

Favourable wind : (موسمیات) بادشُرط؛ بادمراد؛ بادموافق ۔

Favourableness : (n) مہربانی ؛ موافقت ؛ مساعدت ؛ لطف و کرم ؛ عنایت ؛ التفات ؛ حسب خواہی ؛ سازگاری؛ سود مندی ؛ پسندیدگی؛ گرویدگی ؛ معاونت ؛ سہولت رسانی ؛ مدارا ؛ تلطف ۔

Favourably : (adv.) لطف وکرم سے ؛ مہربانی سے ؛ عنایت سے؛ امیدافزا طورپر؛ ساز گارانہ ؛ پسندیدگی سے ؛ سود مندانہ ۔

Favoured : (p.p.) (۱)جس کی طرفداری یا حمایت کی گئی ہو ۔ (۲) (معاشیات) جو مال درآمد پر کم محصول ہے ۔ (۳) مراعات یافتہ ؛ مخصوص مراعات یافتہ ؛ ممتاز ؛ مورد توجہ ؛ مقبول ؛ ملحوظ ؛ ممنون ؛ منظور ؛ توثیق شدہ ؛ سہل؛ آسان کیا ہوا ۔

Most favoured nation : کسی معاہدے کی رو سے جس ملك کو بہت زیادہ مراعات دی گئی ہوں ۔

Favoured : (a) (۱) مخصوص شکل کا ؛ مخصوص شباہت کا؛ مخصوص صورت کا ۔ (۲) گلاب نما یا ایسی ہی شکل یا نقوش کا حامل ۔

Evil favoured : شیطان نما ؛ ابلیس کی شکل کا ؛ بری شکل کا ؛ بدصورت ۔

Hard favoured : بدصورت ؛ روڑھا ؛ درشت رو ۔

Ill favoured : (a) (۱) کریہہ منظر ؛ بھونڈی شکل کا ؛ بد شکل ؛ بدقوارہ؛ زشت رو؛ منحوس صورت ۔ (۲) بُرا؛ قابل اعتراض ؛ ناپسندیدہ ۔ (۳) مریض شکل ۔

Well favoured : خوش شکل ؛ خوب رو ؛ خوب صورت ؛ خوش شمائل ؛ حسین و جمیل ۔

Favoured by : (n) (چٹھی میں) توجہ فرمائی ؛ یاد فرمائی ۔

Favouredly : (adv.) مخصوص شکل وشباہت سے ؛ مخصوص صورت کے طورپر ۔

Favouredness : (n) مخصوص شکل وصورت ؛ مخصوص شباہت ۔

Favourer : (n) جانب داری کرنےوالا ؛ لطف وکرم کرنےوالا ؛ مہربانی کرنےوالا ؛ التفات کرنےوالا ؛ مدد کرنے والا ؛ ملتفت ۔

Favouring : (a) مشابہ ۔

Favouringly : (adv.) لطف و کرم سے ؛ مہربانی سے ؛ جانب داری سے ؛ عنایت سے ۔

Favourite/Favorite : (n) [It.favarito] (۱) منہ لگا؛ منظورنظر ؛ مصاحب ؛ مقرب (بادشاہ کا یا رئیس کا) ؛ سرچڑھا ۔ (۲) دوسروں کے مقابلے میں زیادہ عزیز یا پیارا ۔ (۳) (گھوڑ دوڑ میں) وہ شریك یا شریك ہونے والا گھوڑا جس کے متعلق یہ

سمجھا جائے کہ وہ ضرور بازی جیت لے گا ۔
(٤) کنپٹی کے پاس کا حلقہ٭ کاکل (سترھویں اور اٹھارھویں صدی میں رائج) ۔

Favourite/Favorite : (a) مرغوب ؛ محبوب ؛ پیارا؛ پسندیدہ ؛ مخصوص ؛ برگزیدہ ؛ مطلوب ۔

The favourite : (n) (گھوڑ دوڑ میں) وہ شریك ہونے والا گھوڑا جس کے متعلق یہ سمجھا جائے کہ وہ ضرور بازی جیت لے گا ۔

Favourite sentence : (n) پسندیدہ جملہ ؛ کسی زبان کا عام پسندیدہ جملہ ۔

Favourite sentence form : (n) (لسانیات) پسندی روپ جملہ ۔

Favourite son : (n) (امریکا) ایسا سیاست داں جس کی مقبولیت اُسی کے حلقے تك محدود ہو ۔

Favouritism : (n) (۱) کسی فرد یا جماعت کی بےجا طرفداری ؛ طرفداری؛ جانب داری؛ پاس داری ۔(۲)پسندیدہ ہونے کی کیفیت یا حالت ؛ محبوبیت ۔

Favous : (a) [L.'favus'.] (۱) جِلدی مرض سے متعلق ۔ (۲) شہد جیسا؛ مگ چھتیہ جیسا ۔

Favous : (n) [L.] (۱) شش پہلو کھپرے جن کی ساخت چھتے جیسی ہوتی ہے ۔ (۲) (طب) قراع (سعفہ) ؛ شہدیہ ؛ کچلی ؛ ایك قسم کی چھوت کی جلدی بیماری جو دیکھنے میں مگ چھتی جیسی ہو ۔

A vian favous : (بیطاری) گنج طیور ۔

Faw : (روزمرّہ) Fall کا متبادل ۔

Fawn : (n) [O. Fr. faon ] (۱) ہرن کابچہ ؛ ہرنوٹا ۔(۲) میمنہ ؛ بکری کابچہ ۔(۳) ہلکا بادامی رنگ ؛ حنائی ۔

In fawn : حاملہ (ہرنی کے لئے) ؛ گابھن ۔

Fawn : (v) (۱) (جانور) چاٹنا ؛ دُم ہلاکر محبت ظاہرکرنا (خاص کر کتے کیلئے) ۔ (۲) اصناف) للّو چپو کرنا؛ خوشامد کرنا؛ چاپلوسی کرنا؛ (سرپرست وغیرہ کی) ۔

Fawn : (v) [Of. faon.] جننا (ہرنی کا) ۔

Fawn-colour : (n) ہلکا بادامی رنگ ؛ ہلکا زردی مائل بھورا رنگ ۔

Fawn-coloured : (a) ہلکے بادامی رنگ کا ؛ ہلکے زردی مائل بھورے رنگ کا ۔

Fawn-eyed : (a) آہو چشم ۔

Fawn on-upon : (v) غلامانہ ؛ خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی سے خلوص ومحبت جتانا ؛ دُم ہلانا ۔

Fawn tint : (n) بادامی جھلك ۔

Fawner : (n) چاپلوسی کرنےوالا ؛ خوشامد کرنےوالا ؛ کاسہ لیس ؛ ذلیل خوشامدی ۔

Fawning : (a) چاپلوسی کرنےوالا ؛ خوشامد کرنےوالا ۔

Fawningly : (adv.) چاپلوسی سے ؛ خوشامد سے ۔

Fawningness : (n) چاپلوسی ؛ خوشامد ؛ کاسہ لیسی ۔

Fay : (n) [L. fata.] (۱) (اساطیر) پَری ۔(۲) دیکھو Fairy ۔

Fay : (n) [f. Fay (v)] (۱) سطح کا میل ؛ فُضلہ ؛ کوڑا کرکٹ ۔ (۲) دھات کا میل ؛ سطح پر کی مٹی یا گرد ؛ میل ۔

Fay/ Feigh : (v) [ON. faegja] (بول چال)صاف کرنا ؛ مانجھنا ؛ پالش کرنا ؛ چمکانا ؛ میل دور کرنا ۔

Fay : (v) [Teut. fag-.] (۱) (امریکا) (کوٹ کو) درست کرنا یا ہونا ؛ فٹ کرنا یا ہونا ؛ ٹھیك آنا ؛ ٹھیك بیٹھنا ؛ موافق ؛ مناسب یا موزوں ہونا ۔ (۲) میل کھانا ؛ موافق آنا ؛ راس آنا ؛ قرین مصلحت ہونا ؛ زیب دینا؛ مناسب ، مطابق یا موزوں ہونا (عامیانہ) ۔ (۳) (جہازسازی) نزدیك نزدیك درست طور پر بیٹھانا یا کس کر باندھنا ؛ قریب ہونا ؛ قریب قریب ہونا ؛ نزدیك فٹ ہونا یا بیٹھنا۔ (٤) کامیاب ہونا (بول چال) ؛ فروغ پانا ؛ پھلناپھولنا ؛ برومند ہونا ۔

Fay : (a) مثل جن وپری ؛ جن وپری جیسا ؛ پری تمثال ۔

Fay in : (v) درست کرنا یا ہونا ؛ ٹھیك بیٹھنا یا بٹھانا ؛ قریب قریب فٹ کرنا یا کس کرباندھنا ۔

Fayalite : (n) [F. Fayal.] (معدنیات) لوھے اور دوسری اساسوں کی سلیکیٹ ($Fe_2 SiO_4$) ۔

Fayence : Faience کا متبادل ۔

Fayto (u) r : دیکھو Fait

Fayumic/Fayyumic : (a) وادیٔ نیل سے ایک تنگ درّے کے ذریعہ ملا ہوا قاہرہ کے جنوب میں مصر کے ایک نشیبی زرخیز علاقے فیوم کا، اس سے متعلق یا وہاں واقع ۔ (۲) فیومی زبان کا ؛ اس سے متعلق یا اس میں منظوم ۔

Fayumic/Fayyumic : (n) (۱) قدیم قبطی زبان کی ایک بولی ۔ (۲) مصر وسطیٰ کی قدیم عیسوی عہد میں بولی جانے والی قبطی زبان کی ایک بولی جس میں عہد نامہ جدید کے کچھ اجزا اب بھی ملتے ہیں ۔

Faze/Phase : (v) [alter. of 'feeze.'] (۱) درہم برہم کرنا ؛ منتشر کرنا ؛ پریشان کر دینا (اجزاکو) ۔ (۲) سکون میں خلل ڈالنا ؛ الجھن میں مبتلا کردینا ؛ پریشان کردینا ؛ مضطرب کر دینا ؛ گھبرا دینا ؛ تنگ کر دینا ۔

Fazenda : (n) [Sp. facienda.] (۱) وسیع مزرعہ یا ملک ؛ ریاست یا وسیع فارم (کشت) نیزاس کےماتحت رہائشی مکانات ، باڑے وغیرہ ۔ (۲) ایک برازیلی مزرعہ خصوصاً قہوے کی کشت ؛ اس میں بنا ہوا گھر ۔

Fazendeiro : (n) [Pg. f. 'fezenda.'] برازیلی کاشت کار یا مویشی پالنے والا ۔

Fe : (۱) Ferrum کا مخفف بمعنی آہن ؛ لوہا ۔ (۲) کتاب کی ایک تقطیع کا نام ۔

Feaberry : (n) ایک قسم کا انگور کی شکل کا پھل ۔

Feak : (n) زلفوں کے پیچ وخم ؛ گھونگروالے بال ۔

Feal : (a) [L. f. 'fides'.] معتبر ؛ قابل اعتبار ؛ ایماندار ؛ ثابت قدم ؛ راسخ ؛ وفادار ؛ امین ؛ مخلص ۔

Feal : (v) [OE. 'feolan'.] پوشیدہ کرنا ؛ چھپانا ؛ پنہاں کرنا ؛ نہاں رکھنا ۔

Fealty : (n) [OFr. feau (l)te.] اخلاص ؛ وفاداری ؛ بیعت ؛ نمک شناسی ؛ (سیاسیات) اقراروفاداری ؛ حلف وفاداری ؛ اسامی کا اپنے مالک سے اقرار وفاداری ؛ حلفیہ اقرار وفاداری (اسامی کا اپنے مالک سے) ؛ (تاریخ) اقرار اطاعت ؛ اقرار وفاداری ۔

To do, makes, swear fealty : اقرار وفاداری کرنا ؛ حلف لینا ؛ بیعت کرنا ۔

To receive fealty : اقرار وفاداری لینا ؛ حلف دلانا ؛ بیعت لینا ۔

Fear : (n) [OE. 'faer.'] (۱) خوف ؛ ڈر ؛ ہول ؛ بیم ؛ ترس ؛ ہراس ؛ دہشت زدگی ؛ گھبراہٹ ؛ پریشانی ؛ کھلبلی ؛ ہیبت ۔ (۲) تردد ؛ اندیشہ ؛ بچاؤ کےلئے تردد ۔ (۳) آنے والے خطرے یا شامت کے احساس کے باعث دکھ یا تکلیف کا احساس ۔ (٤) خوف ؛ پاس ؛ لحاظ ۔ (٥) نشانۂ خوف ۔ (٦) (نفسیات) ڈر ؛ خوف ۔

For fear : خوف سے ؛ دہشت سے ؛ ڈر سے ۔

For fear of one's life/In- : اپنی زندگی بچانے کےلئے فکر مند ، پریشان یا مشوش ۔

No fear : (عوام) یقیناً نہیں ؛ غالباً نہیں ۔

Without fear/-favour : بے رو ورعایت ۔

Fear : (v) (۱) خوف کا احساس کرنا ؛ خائف ہونا؛ ڈرنا ؛ خوف کھانا ؛ خوف زدہ ہونا ؛ خوف زدہ کرنا ؛ ڈرجانا؛ ڈرانا ؛ خوف دلانا ۔ (۲) خوف سے لحاظ کرنا ؛ ڈرسے احترام کرنا ؛ کسی سے خائف ہونا ؛ مرعوب ہونا ؛ عظمت یا رعب کی وجہ سے احترام کرنا یا تعظیم کرنا ۔ (۳) بیم میں مبتلا ہونا ؛ کسی کام کے کرنے میں تامل یا تردد کرنا ؛ کرنے سے ڈرنا یا بچنا ۔ (٤) خوف خدا کرنا ؛ اتقا ۔ (٥) خدشہ یا کھٹکا ہونا ۔ (٦) تابع فقروں کے ساتھ ایسا نہ ہو کہ (منفی جملوں میں) ، لیکن ، مگر یہ کہ ، وغیرہ لکھنا ۔ (۷) کسی بات کا خدشہ ہونا؛ اندیشہ مند ہونا؛ کسی بات کےلئے خائف ہونا؛ ڈرنا (کہ کہیں ایسا نہ ہو) ؛ (کسی بات کا) مشتبہ ہونا یا اس کے مایوسانہ انجام کا خوف کرنا ۔

I fear me : (متروک) مجھے اندیشہ ہے ۔

Never fear : (عامیانہ) ڈر کی کوئی بات نہیں ؛ خوف نہ کھاؤ ؛ ڈرو مت ۔

Fear (e) : Fere کا اسکاتستانی متبادل ۔

Feared : (a) (۱) خوفزدہ؛ ڈرا ہوا ؛ سہما ہوا ؛ حیرت زدہ ؛ دہشت زدہ ؛ مرعوب ؛ خائف ۔ (۲) مشوش ؛ متردد ؛ اندیشہ مند؛ فکر مند ؛ مبتلائے یاس ۔

Fearer : (n) (۱) خوف کھانے والا ؛ ڈرنے والا ؛ ڈرپوک ۔ (۲) بزدل ؛ پست ہمت ۔

Fearful : (a) (١) خوفناک ؛ مہیب ؛ ہیبتناک ؛ دہشت ناک ؛ بھیانک ؛ ڈراؤنا ؛ دہشت انگیز ؛ رعب دار ؛ بھیانک ۔ (٢) (اکثر مبالغہ آمیزطورپر) نہایت ؛ انتہا درجے کا ۔ (٣) ڈرا ہوا ؛ خوف زدہ ؛ سہما ہوا ؛ دہلا ہوا ؛ خائف ؛ دہشت زدہ ؛ ڈرپوک ؛ بزدل ؛ ہولدلا ؛ ہراساں ؛ مشوش ؛ پریشان ؛ اندیشہ مند ؛ (عموماً of, lest, that of کے ساتھ) ۔ (٤) کم ہمت ؛ کم حوصلہ ۔ (٥) پُر احترام ؛ مؤدبانہ؛ تعظیمی ۔ (٦) منظر، الفاظ وغیرہ جن سےخوف، رعب وغیرہ ظاہر ہوں ۔ (٧) انتہائی وحشت انگیز ؛ انتہائی خوفناک ؛ انتہائی نفرت انگیز ؛ انتہائی دہشت انگیز ؛ بہت ہی برا ؛ انتہائی ناگوار ؛ بیحد گھناؤنا ؛ انتہائی تکلیف دہ ۔

Fearfully : (adv.) ہیبتناک طور پر ؛ خوفناک طور سے ؛ دہشت انگیز انداز سے ؛ بہت زیادہ خوف یا دہشت سے ؛ انتہائی نفرت انگیز طور پر ۔

Fearfulness : (n) خوفناکی؛ دہشت زدگی ؛ اندیشہ ؛ تشویش؛ کم ہمتی ؛ نفرت انگیزی ؛ وحشت خیزی ؛ خوف ؛ دہشت ؛ ڈر ۔

Fearless : (a) نڈر ؛ بیباک ؛ بے خوف ؛ باہمت ؛ دلیر ۔

Fearlessly : (adv.) بیباکانہ ؛ بے خوف ہوکر؛ باہمت طورپر ؛ دلیرانہ ؛ جرأت سے ۔

Fearlessness : (n) بےخوفی ؛ بےباکی ؛ ہمت ؛ دلیری ؛ جرأت ۔

Fearnought : (n) (١) مضبوط، موٹا اونی کپڑا جو خاص طور پر ملاحوں کیلئے کوٹ بنانے، جہاز کے روشندان کو ڈھکنے اوربارود خانے کے دروازے وغیرہ کو بند کرنے کے کام آتا ہے ۔ (٢) حوصلہ بڑھانے اور چُستی لانے والا ایک مشروب ۔

Fearpsychosis : (n) (نفسیات) نفسیّتِ خوف ۔

Fearsome : (a) (١) دہشت انگیز ؛ ہولناک ؛ ہیبت ناک ؛ بھیانک ؛ ڈراؤنا ؛ خوفناک ؛ مہیب ۔ (٢) (غلط معنوں میں) بزدلا ؛ کم ہمت ؛ ڈرپوک ؛ خائف ۔

Fearsomely : (adv.) دہشت انگیزی سے ؛ بھیانک طورپر ؛ ہولناک طور سے؛ ڈراؤنے انداز میں؛ خوفناکی سے ؛ خائف ہوکر ؛ بزدلی سے ۔

Fearsomeness : (n) ڈر ؛ خوف ؛ دہشت ؛ ہیبت ؛ ہولناکی ؛ کم ہمتی ؛ بھیانک پن ؛ ہیبت ناکی ۔

Feasibility : (n) کارآمد ہونا ؛ سہل العمل ہونا ۔

Feasible : (a) [OF.'faisble'.] (١) قابل عمل ؛ عمل پذیر ؛ ممکن؛ سہل العمل ؛ شدنی؛ عملی ؛ امکان پذیر ۔ (٢) کارآمد ؛ معقول ۔

Feasibleness : (n) کارآمد ہونا؛ سہل العمل ہونا؛ معقولیت ۔

Feasibly : (adv.) کارآمد طور پر ؛ قابل عمل طریقے سے ؛ امکانی طور پر ؛ معقول انداز میں ۔

Feast : (n) [L.'festa.'] (١) سالانہ مذہبی جشن ؛ تیوہار ؛ عید ؛ کھانے پینے کا تیوہار ۔ (٢) گاؤں کا سالانہ مذہبی تیوہار ۔ (٣) شاندار ضیافت (خاص کر وہ جس میں بہت سے مہمان شریک ہوں) (مجازاً) حواس یا ذہنی حسیات کے لئے باعث انبساط ۔ (٤) دعوت؛ ضیافت ۔ (٥) ولیمہ ۔ (٦) نعمت ؛ پُرتکلف اور نفیس کھانا ۔

Immovable feast : جو تقریب ہرسال ایک ہی تاریخ میں آئے مثلاً کرسمس وغیرہ ۔

Movable feast : مختلف تاریخوں میں واقع ہونے والی سالانہ تقریب ۔

To make feast : جشن منانا ؛ رنگ رلیاں منانا ؛ خوش وقت ہونا ؛ خوشیاں منانا ؛ (متروک) دعوت کرنا؛ ضیافت کرنا؛ پُرتکلف کھانا کِھلانا ۔

Feast : (v) (١) تیوہار، عید، جلسے وغیرہ میں شریک ہونا ؛ سالانہ جشن منانا (مذہبی)؛ اچھی طرح کھانا یا کھلانا ۔ (٢) کسی کی ضیافت کرنا ؛ مہمانی کرنا؛ مدارات کرنا (کھانے کی) یا محظوظ کرنا (باتوں سے) ۔ (٣) اچھی اچھی چیزیں کھانا ۔ (٤) لطف اندوز ہونا یا محظوظ ہونا ؛ مسرور ہونا یا کرنا ۔ (٥) مہمانوں کو اچھی طرح چکھ کے کھلانا پلانا۔ (٦) نعمتیں کھانا ؛ ترمال اڑانا ؛ مزے اڑانا (دعوت کے) ۔ (٧) ولیمہ کرنا ۔ (٨) مہمان نوازی کرنا ؛ خاطر مدارات کرنا ؛ مہمان نوازی سے دل بہلانا ۔

Feast away : (v) (رات بھر) کھانے پینے میں گزار دینا ۔

Feast day : (n) سالانہ جشن کا دن ؛ تیوہار کادن ؛ روزعید ؛ ضیافت کا دن ۔

Feast of booths/-ingathering/-tabernacles : (n) یہودیوں کا ایک مذہبی خوشی کا تیوہار ۔

Feast of dedication/-lights : (n) یہودیوں کا ایک ہشت روزہ مذہبی تیوہار ۔

Feast of famine : (n) بہ معنی ایک دوسرے کی ضد مثلاً ترقی اور تنزلی ؛ کامیابی اور ناکامیابی ۔

Feast of fools : (n) دور وسطیٰ کی ایک مزاحیہ تقریب جو خاص کر فرانس میں عموماً ختنے کے (Circumcision Day) موقع پر (یکم جنوری) منعقد کی جاتی تھی ۔

Feast of lanterns : (n) (۱) چینیوں کا ایک سالانہ جشن جو ان کے قدیم کلنڈر کے مطابق پہلے مہینے کی پندرھویں تاریخ کو منعقد ہوتا ہے اور جو سال نو کی تقریبات کا اختتامی جشن ہوتا ہے ۔ (۲) جاپان کا ایک مشہور بڑا تیوہار جو ۱۳/ جولائی سے ۱۶/جولائی تک منایا جاتا ہے اور جس کے متعلق یہ عقیدہ ہے کہ اس موقع پر اسلاف کی روحیں گھروں میں آتی ہیں ۔

Feast of lots : (n) ایک یہودی تیوہار ۔

Feast of orthodoxy : (n) لینٹ کے پہلے اتوار کو منایا جانے والا شرقی کلیسا کا ایک رسمی سالانہ جشن ۔

Feast of reason : (n) تذکرہ علمی ۔

Feast of unleavened bread : (n) ایک قدیم ہفتہ روزہ زرعی تیوہار جس میں اللّٰہ کو نیا اناج نذرانے کے طور پر پیش کیا جاتاتھا اور جو پہلے مہینے کی پندرھویں تاریخ کو شروع ہوتا تھا ۔

Feast of weeks : (n) یہودیوں کی ایک مذہبی تعطیل ۔

Feaster : (n) (۱) خوب کھانے یا کھلانے والا ۔ (۲) ضیافتیں کرنے والا یا ان میں شریک ہونے والا ؛ جشن منانے والا ۔ (۳) عیش وعشرت سے بسر کرنے والا ۔

Feastful : (a) (۱) (متروک) پُرتکلف دعوتیں یا ضیافتیں کرنے یا اُن میں شریک ہونے کا عادی ؛ مہمان نواز ؛ پُرتکلف ۔ (۲) کھانے کِھلانے کا شوقین ؛ خوش طبع ؛ زندہ دل ؛ بشاش ۔

Feat : (n) [ME, fete.] (۱) کارنامہ ؛ کارنمایاں خصوصاً بہادری یا دلاوری کا ۔ (۲) ہاتھ کی پھرتی اور چالاکی کا کمال ؛ کرتب ؛ بازی گری ۔

Feat of arms : (n) بہادری یا دلاوری کا کام ۔

Feats of war : (n) جنگ بازی ؛ جنگ وجدال ۔

Feats of war : (n) فوجی کا م یا قواعد ؛ جنگی مشقیں ۔

The feat of mechandise : تاجرانہ کاروبار ؛ بنیوتی ۔

Feat : (a) (۱) (متروک یا عامیانہ) تیز ؛ چست ؛ چالاک ؛ پھرتیلا ؛ ہوشیار ؛ مستعد ؛ ہاتھ کا صاف ؛ سبکدست ؛ مشاق ؛ ماہر ؛ استاد ؛ شاطر ؛ طبّاع ؛ تیزفہم ؛ فریس ۔ (۲) مناسب ؛ درست ؛ ٹھیک ٹھیک ۔ (۳) متاثر ؛ پابند وضع ؛ ٹیپ ٹاپ والا ؛ پُرتصنع ۔

Feat : (adv.) (۱) سبکدستی سے ؛ چالاکی سے ؛ ہوشیاری سے ؛ مشاقی سے ؛ شاطرانہ طورپر ؛ طبّاعی سے ؛ فراست سے ؛ تیزی سے ؛ ہنرمندی سے ؛ صفائی سے ؛ خوب صورتی سے ۔ (۲) مناسب طور پر ؛ درستگی سے ؛ متاثر انداز میں ؛ تصنع آمیز طور پر ۔

Feather : (n) [O.E.'feper'.] (۱) پرندے کا پَر ؛ پنکھ (حیوانیات) شہپر ؛ بال و پَر (نباتیات) ؛ بال ؛ رُواں ؛ (انجینیئرنگ) کلید چرخ ۔ (۲) پَر وبال ؛ بال و پَر کی قسم ۔ (۳) شکار کی چڑیاں وغیرہ ؛ پرندوں کا شکار ۔ (٤) پودوں کے پَرنی حصے ۔ (٥) تیر میں لگےہوئے پَر ۔ (٦) (مجازاً) لباس ؛ پوشاک ۔ (۷) ظاہری ساخت یا وضع ؛ آلائش ۔ (۸) بال و پَر والے جانور ۔ (۹) ٹوپی میں جو پَر لگائے جاتے ہیں ۔ (۱۰) بہت ہلکی اور کم وزنی چیز ؛ ادنیٰ سی چیز ؛ خفیف مقدار؛ ادنیٰ سی بات ۔ (۱۱) کھڑے بالوں کا گچھا ؛ بال و پَر جیسی کوئی شےء ۔ (۱۲) جواہرات اور شیشے وغیرہ کا بال ؛ قیمتی پتھروں کا ریشہ ؛ عیب ؛ نقص ؛ آنکھ کے ڈورے یا بال ۔ (۱۳) کلغی خصوصاً شتر مرغ کی ۔ (۱٤) (کشتی رانی) پَر کی طرح کشتی کا چلنا یا چلانا ۔ (۱٥) ستو ن یا دھرے وغیرہ میں مضبوطی کے لئے بنائی ہوئی لمبی لکیر ۔ (۱٦) (کان کنی) چٹان کو توڑنے کےلئے استعمال کئے جانے والا قدرے خمیدہ لوہے کا ٹکڑا ۔ (۱۷) مشین کے کسی حصے ، تختے یا کسی اوزار کا ابھار یا نکلا ہوا حصہ ؛ خصوصاً وہ جو کسی دوسرے حصے میں فٹ کئے جانے کے لئے ہو ۔

A feather in one's cap/-hat/-the cap/-hat : باعث فخر و مباہات ؛ باعث عزت؛ باعث امتیاز ؛ امتیازی نشان ؛ علامتِ اعزاز و افتخار ۔

Birds of a feather : ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ؛ ایک ہی قسم یا طبیعت یا کام کے لوگ ۔

Birds of a feather flock together : کند ہم جنس با ہم جنس پرواز ۔

Fine feather flock together : نفاست لباس سے نفاست طبع ظاہر ہوتی ہے ۔

To feather an arrow : تیر میں پَر لگانا ۔

To feather one's nest : خوب دولت کمانا ؛ اپنا گھر بھرنا ؛ مال بنانا ۔

To tar and feather : بدن پر تارکول پھیر کر پَر چپکا دینا (بطور سزا) ۔

Feather alum : (n) دیکھو Alum

Feather-beater : (n) پَرمارنے والا ؛ پَرجھاڑنےوالا ؛ پَرفشاں ۔

Feather-bed : (n) (۱) پَروں کابستر ؛ پَروں کا بچھونا؛ پَروں کا گدّا ؛ پَروں سے بھری ہوئی توشک ۔ (۲) ایک قسم کا خوش الحان پرند ۔ (۳) نمایاں طور پر آسان اور آرام وہ حالت یا وضع ۔ (٤) جھاڑیوں کا گدّا جو کسی گندے یا کم عمیق جھیل میں بن جاتے ہیں ۔

Feather-bed : (a) اُجرتی رعایت طلب کرنے یا منظور کرنے والا ؛ اُجرتی رعایت کے ذریعہ پیدا کردہ یا اُس کے نتیجے میں پیدا شدہ ۔

Feather- bed : (v) (۱) اُجرتی رعایت کےقانون کےتحت زیادہ مزدور طلب کرنا یا اُنہیں غیر پیداواری یا غیر ضروری کاموں پر مامور کرنا ۔ (۲) مذکورہ بالا کام پر لگنا یا کرنا ۔ (۳) (کسی کو) اُجرتی رعایت کے قانون کے تحت لانا ۔

Feather bedding : (n) اُجرتی رعایت ؛ مالك پر ایسی قانونی پابندی جو کسی مخصوص کام کےلئےمزدوروں کو ضرورت سے زیادہ اُجرت دینے یا غیر پیداواری محنت کے لئے پوری اُجرت ادا کرنے پر مجبور کرتی ہو ۔

Feather bed rule : (n) اوقات کار میں کمی کے قواعد ۔

Feather-bolster : (n) پَروں کا تکیہ ۔

Feather-bow : (n) (نباتیات) ایک یورپی بوٹی جو پہلےزمانے میں دوا کے کام آتی تھی ؛ دافع بخار بوٹی ؛ (نباتیات) عاقر قرحا ۔

Feather-brain : (a) کمزور یا ہلکے دماغ کا آدمی ؛ کم عقل شخص ؛ بے دماغا شخص ؛ ابلہ یا گاؤدی شخص ؛ بے وقوفی ؛ خالی کھوپڑی ؛ ہلکی کھوپڑی ۔

Fur & feather : شکاری جانور اور شکاری پرندے ۔

In fine feather/-full-/-good-/-higth : خوش خوش ؛ بشاش ؛ خوش وخرم ؛ بشاشت سے ؛ شگفتہ خاطر ؛ شاداں و فرحاں ؛ شادماں ؛ ہشاش بشاش ۔

Prince of wales's feathers/-the feathers : شتر مرغ کے تین پروں سے بنا ہوا طرّہ جسے پہلی دفعہ بلیك پرنس (ایڈورڈ سوم کا بڑا لڑکا) نے نشانِ عزت کے طور پر استعمال کیا ۔

To crop one's feathers : ذلیل کرنا ۔

To lie in high feather : پھولا نہ سمانا ۔

To mount, show the white feather : بزدلی دکھانا ؛ بزدلی ظاہر کرنا (اس معنی کی وجہ یہ ھے کہ شکاری پرند کی دُم میں سفید پَر کا ہونا نسل کی خرابی کی نشان دہی کرتا ھے ۔

To smooth one's rumpled feathers : سکون قلب کا دوبارہ حاصل کرلینا ؛ سلامت طبع کا بحال ہونا ؛ کھویا ہوا سکون پھر سے حاصل ہوجانا ۔

Feather : (v) (۱) پَرلگانا ؛ پَر جمانا ؛ پَروں سے بھرنا ؛ پَروں سے آراستہ کرنا ؛ پَروں سے ڈھاپنا ؛ ڈھك دینا؛ پَروں کا لباس پہنانا ؛ تیر ، ٹوپی وغیرہ میں پَرلگانا ۔ (۲) کسی چیز کا پَروں کا سا غلاف بنانا یا اسے پَروں کی طرح سجانا ۔ (۳) پَروں کی طرح حرکت کرنا ؛ نشو و نما پانا ؛ پھیلنا؛ پَر کی طرح ہَوا میں تیرنا یا چلنا یا ہلنا ۔ (٤) (امریکا) (مکھن کا) چائے وغیرہ کی سطح پر روئی کے گالے یا پَروں کی طرح اُبھر آنا ۔ (٥) ( کسی چیز پر ) پَروں کی مانند لکیر کا نشان بننا (مثلاً گل لالہ وغیرہ میں) ۔ (٦) (لکڑی وغیرہ کو) بتدریج چھیل چھیل کر اُس کے کناروں کو پتلا کردینا ۔ (۷) کشتی کھیتے وقت چپّو کو ترچھا چلانا ۔ (۸) (شکار) زندہ پرندوں کے چند پَروں کو نوچ لینا؛ (کتّے کا) شکار کی بُو پا کر اپنی دُم اور بدن کو ہلانا؛ (شکارکا) کتّوں کو بُو کی طرف سیدھے چھوڑدینا۔ (۹) پرندوں کا ہَوا کو یا مچھلیوں کا پانی کو پَروں سے کاٹنا یا چیرنا ۔ (۱۰) پَروں کے ذریعہ رنگنا ۔ (۱۱) چول یا سال بٹھانا ؛ تختے کے نکلے ہوئے سرے کو دوسرے تختے میں کٹی ہوئی چول یا سَال کے اندر بٹھانا ۔ (۱۲) (فوٹو گرافی میں) روشنی کو متوازن کرنا ۔

**Feather-brained : (a)** ابلہ ؛ گاؤدی ؛ خفیف العقل ؛ ضعیف العقل ؛ کمزور دماغ کا؛ بے وقوف ؛ غیر سنجیدہ ؛ نادان ؛ نکما ؛ سبک سر ؛ بیہودہ سر؛ خالی کھوپڑی والا ؛ بے دماغا ۔

**Feather-cloth : (n)** کپڑے اور پَر سے بُنی ہوئی ایک شے ۔

**Feather cut : (n)** عورتوں اور لڑکیوں میں زلف تراشنے کا ایک فیشن، جس میں چھوٹی چھوٹی لٹیں ہوتی ہیں اور اُن کے سرے گھونگریالے ہوتے ہیں ۔

**Feather dance : (n)** مشرقی امریکی انڈینس کا ایک رسمی رقص جس میں مرد شرکاء پَروں کا عصا لئے ہوتے ہیں ۔

**Feahter duster : (n)** پروں سے بنا ہوا گرد صاف کرنے والا ایک برش ؛ پَروں کا جھاڑن ۔

**Feather-edge : (v)** تختے کا باریک کنارا جو دوسرے تختے بٹھانے کیلئے بنایا گیا ہو ؛ (نجّاری) باریک کنارہ (تختے کا) ۔

**Feather-edge : (v)** تختے کا ایک کنارے کو باریک بنانا ۔

**Feather-edged : (a)** باریک کناروں والا (تختہ وغیرہ) ۔

**Feather-edged file : (n)** باریک کناروں والی ریتی ۔

**Feather few : (n)** دیکھو Feather-bow

**Feather-fern : (n)** گلاب نما پودوں کی قسم کا ایک پودا ۔

**Feather follicle : (n)** (حیوانیات) پرکیہ ۔

**Feather-footed : (n)** (۱) پروں سے ڈھکے ہوئے پاؤں والا ۔ (۲) (مجازاً) سبک رو ؛ سبک رفتار ؛ تیز رو ۔

**Feather germ : (n)** (پرندوں کی جلد میں غیر ممیز پروں کے باعث بنی ہوئی بھٹنی نما شکل یا اُبھار؛ (حیوانیات) پَرماٰخذ ۔

**Feather-grass : (n)** کئی سال تک سر سبز رہنے والی ایک قسم کی پَردار گھاس ۔

**Feather- head : (n)** دیکھو Feather-brain

**Feather-headed : (a)** دیکھو Feather-brined

**Feather-heeled : (a)** دیکھو Feather-Footed

**Feather-joint : (n)** دو تختوں کے جوڑنے کا ایک طریقہ جس میں ایک تختے کے کنارے پر بنی ہوئی چولیں دوسرے تختے کے کنارے پر بنے ہوئے خانوں میں پیوست کردی جاتی ہیں یا جس میں دو تختوں کے کناروں کو کیلوں کے ذریعہ جوڑا جاتا ہے ۔

**Feather-legged : (a)** (۱) (پالتو پرندوں کے لئے) پاموز (ایسے پرندے جن کے پیروں میں پنجوں تک بال ہوں ) ۔ (۲) بزدلا ؛ جنگ چور ؛ ڈرپوک ۔

**Feather-mail : (n)** پَروں سے بنا ہوا زرہ بکتر جیسا لباس جو اگلے زمانے میں باشندے پہنا کرتےتھے ۔

**Feather man : (n)** (۱) پَرفروش ؛ پَر بیچنے والا ۔(۲) پہلے وقتوں کا بیوپاری یا خوانچہ والا جو پَروں کا سودا کرتاتھا ۔

**Feather merchant : (n)** (۱) تن آسان ؛ محنت اور ذمہ داری سے بھاگنے والا ؛ بات فروش ۔(۲) گھومکڑ ۔ (۳) غیر مصافی ؛ غیر فوجی ۔

**Feather mite : (n)** گھریلو یا جنگلی پرندوں کے پَروں میں رہنے والا کوئی ننھا سا کیڑا جو اس کا خون چوس کر زندہ رہتا ہے ۔

**Feather mosaic : (n)** پَروں کی دستکاری یا پروں سے آراستہ کرنے کا فن ؛ بانك دار سلائی ؛ لہریا ؛ آرائشی سوزن کاری یا اس کا فن ۔

**Feather-nerved : (a)** کم زور اعصاب والا ۔

**Feather-ore : (n)** سیسے کے خام سلفینٹیمونائٹ کی شعری یا بال جیسی شکل ۔

**Feather out : (v)** بے قاعدگی سے ختم ہوجانا یا زائل ہو جانا ۔

**Feather-pated : (a)** دیکھو Feather-brained

**Feather-poke : (n)** (۱) بالوں یا پروں کا تھیلا ۔(۲) چھوٹی نسل کی چڑیا جس کے گھونسلے تھیلی نما ہوتے ہیں (اور پَروں سے بنے ہوتے ہیں) ۔

**Feather-pulp : (n)** وہ مادّہ جس سے پَر و بال بنتے ہیں ؛ (حیوانیات) پَرگودا ۔

**Feather sheath : (n)** (حیوانیات) پَر غلاف ۔

Feather-shot /-copper : (n) تانبے کے ذرّات کو پگھلا کر اور ٹھنڈے پانی میں انڈیل کر تیار کیا ہوا تانبہ ۔

Feather-spray : (n) تیزرو کشتیوں کے آب شکن کے ذریعہ منقسم ہوتی ہوئی دو پَروں کی شکل میں پانی کی دھاریں ۔

Feather-spring : (n) بندوق کےقفل کی وہ اسپرنگ جو گھوڑے کو روکے رکھتی ہے ۔

Feather-star : (n) ستارہ ماہی : ایک قسم کی مچھلی جس کے پانچ یا زیادہ بازو ستارے کی شکل کے ہوتے ہیں ۔

Feather-stitch : (n) بانك دار سلائی ؛ لہریا ؛ ایك قسم کی ٹیڑھی میڑھی آرائشی سلائی ؛ آرائشی سوزن کاری ۔

Feather-stitch : (v) بانکدار یا لہریا سلائی کرنا ۔

Feather-tasselled : (a) پَروں یا بالوں کی کلغی جھالر لگا ہوا ۔

Feather-top : (n) ایك طرح کا توتا ۔

Feather-top grass : (n) پردار گچھیوں والی گھاس ۔

Feather-topped : (a) اوپر کے حصے میں بَل دی ہوئی (وِگ) ۔

Feather-tuft : (n) ایك خوردنی سمارو غ ۔

Feather veined : (a) پَرنما ۔

Feather way : (n) پَس گذر ۔

Feather-weight : (n) (۱) وزن جو ایك پَر سے زیادہ نہ ہو ؛ ایك پَر کا وزن ؛ ادنیٰ سی چیز ؛ ہلکی پھلکی شے ؛ کوئی بہت ہی چھوٹی چیز ؛ بہت ہلکا شخص یا چیز ۔ (۲) (دوڑ) گھوڑ دوڑ کے مشروط مقابلے میں وہ سبك ترین وزن جسے لے کر گھوڑا دوڑ میں شامل ہوسکتا ہو ؛ وہ جوکی (گھوڑ دوڑ میں گھوڑے پر سوار ہونے والا) جس کا وزن چار اسٹون سے زیادہ نہ ہو ۔ (۳) (مکّا بازی) مکاباز جس کا وزن ۹ اسٹون سے ۸ اسٹون تك ہو ؛ ہلکے وزن کا مکاباز ؛ لائٹ ویٹ باکسر (جو ہیوی ویٹ یا مڈل ویٹ نہ ہو) ۔

Feather-wise : (adv.) پَر کے طور پر ؛ پَر کے طریقے پر ۔

Feather-work : (n) دیکھو Feather mosaic

Feathered : (a) (۱) پَردار ؛ بال وپَر والے ؛ پَروں سے آراستہ ۔ (۲) پنکھ دار ؛ پَروں والا ؛ ڈینے والا ۔ (۳) تیز ؛ سریع ؛ سبك رو ؛ چست ۔ (٤) پَروں سے آراستہ (تیر) ۔ (٥) پَر یا پَروں کی کلغی سے سجایا ہوا یا آراستہ ؛ پَروں جیسی کسی بھی چیز سے آراستہ کیا ہوا ۔ (٦) ترچھا چلایا ہوا (چپّو) ۔

Featheriness : (n) (۱) (مجازاً) ہلکا پن ؛ ناپائداری ؛ تلوّن ۔ (۲) پَرداری ؛ پَردار ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Feathering : (n) (۱) پَرلگانے یا پَروں سے آراستہ کرنے یا پَروں سے ڈھاپنے کا عمل ؛ پَروں جیسی حرکت ؛ پَروں کے ذریعہ رنگائی؛ چول سازی ۔ (۲) پرندوں کے بال و پَر ؛ تیر کے پَر ؛ پَر جیسی ساخت یا نشان ؛ جانوروں کی کھالوں میں پَروں کی سی بناوٹ ۔ (۳) (تعمیرات) چھوٹی چھوٹی محرابوں اورقوسوں پرمشتمل نقاشی یا آرائش ؛ وہ بیل بوٹے جو محرابی صورت میں ہوں؛ محرابی بیل بوٹے۔ (٤) پَروں کا غلاف ۔ (٥) تیروں میں پَرلگانے کا ایك انداز۔ (٦) پَروں یا بالوں کی جھالر ۔ (۷) دارچینی کی چھال کا ایك چھوٹا ٹکڑا یا اُس کی چھلن ۔ (۸) محرابوں یا دروازوں کی پتوں سے آراستگی ۔ (۹) پھول میں پَر کی سی بناوٹ ۔ (۱۰) گرم کافی یا چائے کی سطح پر دودھ کی چھالی پڑنے کا عمل ۔ (۱۱) فوٹو گرافی میں روشنی کا توازن ۔

Feathering : (a) پَروں سے آراستہ کرنےوالا ؛ پَروں کا سا نشان بنانے والا ؛ تختوں میں چولیں بنانے یا انہیں بٹھانے والا ؛ چپّو وغیرہ کو مناسب طور پر چلانے والا وغیرہ ۔

Feathering paddle-wheel : (n) ایك پہیہ جس کے تختے ایك دُھرے پر گھومتے ہیں تاکہ قریب قریب عمودی حالت میں نیچے اوپر آجاسکیں ۔

Feathering screw : (n) جہازکاپیچ دار دھکیلو جس کی پتیوں کو جہاز کے پھنس جانے کی حالت میں اُلٹا چلایا جا سکتا ہو تاکہ جہاز نکل جائے ۔

Featherless : (a) بغیر بال و پر والا ؛ بے بال وپر ۔

Featherlet : (n) چھوٹا پَر ۔

Feathers : (n) (۱) (حیوانیات) پرند کے پَر ؛ ریش طیر۔ (۲) (حیوانیات) پر و بال ؛ جناح ۔

**Feathery : (a)** (۱) پَر دار ؛ پَر والا ؛ پَر پانکھ والا ؛ پَر یا پَر جیسی کسی چیز سے آراستہ ؛ پَر یا پَر جیسی کسی چیز کی جھالر سے آراستہ ؛ پَر سے رنگا ہوا یا پَر جیسا نشان بنا ہوا ۔ (۲) پَرنما ؛ کلغی نما ؛ پَروں جیسا ۔ (۳) خفیف ؛ سبک ؛ ہلکا پھلکا ؛ نازک ۔ (٤) (نباتیات) پَردار ؛ طویل رُواں دار ۔

**Featly : (adv.)** (۱) مناسب یا موزوں طور پر ؛ عمدگی سے ؛ نفاست سے ۔ (۲) ہوشیاری سے؛ چالاکی سے ۔

**Featly : (a)** حسین ؛ خوب صورت ؛ طرح دار؛ سجیلا ۔

**Featness : (n)** تیزی ؛ چستی ؛ چالاکی ؛ شستگی ؛ پاکیزگی ؛ لطافت ؛ خوش سلیقگی ؛ خوش وضعی ؛ خوش ترتیبی ؛ خوش اسلوبی ؛ ستھرا پن ؛ خوبی ؛ زیبائی ؛ سلیقہ مندی ۔

**Feature : (n) [L.'factura.']** (۱) (متروک) وضع قطع ؛ ڈول ؛ صورت شکل ؛ ہیئت ؛ حلیہ ؛ رنگ و روپ ؛ روپ ؛ نقشہ ۔ (۲) چہرے کے خطوط ؛ ناک نقشہ؛ چہرہ مہرہ ؛ خط وخال ۔ (۳) چہرے کے حصوں کی شکل یا ڈھانچہ ؛ چہرے کا کوئی حصہ ۔ (٤) کسی شے کا نمایاں حصہ ؛ نمایاں یا ممیز حصہ ؛ مخصوص طور پر نمایاں چیز ۔ (٥) خصوصیت ؛ خاص بات ؛ مخصوص ترغیب یا تحریص ؛ مخصوص محرک ۔ (٦) فیچر ؛ عوام میں پیش کی ہوئی مخصوص طورپر دلچسپی کی کوئی چیز ۔ (۷) کسی اخبار یا جریدہ کا مخصوص حصہ ۔ (۸) کسی جریدہ یا مجلا کا مخصوص ، نمایاں یا غیر معمولی مقالہ ۔ (۹) کھدائی سے نکلنے والی ایسی چیز جس سے انسانی رہائش کا ثبوت ملے ۔ (۱۰) (جغرافیہ) طبیعی حالت ؛ خصائص ؛ (تشریح) حلیہ ؛ بشرہ ؛ خط و خال ؛ (تاریخ) خدو خال ؛ خاکہ ؛ خصوصیت ۔

**Distinctive feature :** (لسانیات) امتیازی خصوصیت ۔

**Inherent feature :** (لسانیات) خلقی ؛ جبلی ؛ اصلی خصوصیت ۔

**Non-distinctive feature :** (لسانیات) غیر امتیازی خصوصیت ۔

**Physical features :** (جغرافیہ) طبیعی کیفیات ۔

**Prosodic feature :** (لسانیات) عروضی خصوصیت ۔

**Shrivelled feature : (n)** (طب) سُکڑا ہوا چہرہ ۔

**Superesgmental feature : (n)** فوق قطعی خصوصیت ۔

**Feature : (v)** (۱) مشابہ ہونا ۔ (۲) ناک نقشہ بنانا ؛ نقشہ بنانا ؛ خاکا بنانا ؛ شبیہ اُتارنا ؛ تصویر اُتارنا ؛ تصویر بنانا؛ نمایاں خصوصیت ہونا ۔ (۳) تصور میں نقشہ جمانا ؛ تصور کرنا ۔ (٤) کسی نمایاں خصوصیت کا حامل ہونا ؛ کسی کو نمایاں طورپر لانا ؛ نمایاں کام انجام دینا ؛ نمایاں کردار ادا کرنا ؛ کوئی مخصوص کردار بنانا (خصوصاً کسی ڈرامے میں ممتاز خصوصیت کے طور پر پیش کرنے کےلئے ) ۔

**Feature : (a)** جاذب توجہ ۔

**Feature film/-picture : (n)** سنیما کا مسلسل ڈرامہ ۔

**Feature writer : (n)** (انتظامیہ) فیچر نویس ۔

**Featured : (a)** (۱) فیچر کی شکل میں یا اس کے ذریعہ پیش کیا ہوا ۔ (۲) پیش کردہ ۔ (۳) خوش منظر ۔ (٤) واضح خصوصیات والا ۔ (٥) ممتاز اور نمایاں خصوصیات والے (فلمی ستارے ) ۔

**Featureless : (a)** (۱) کورا یا سپاٹ (جس میں کوئی خصوصیت نہ ہو) ؛ بے لطف ؛ بے مزہ ؛ پھیکا ۔ (۲) (کاروبار) اہم واقعات سے خالی؛ سادھارن ؛ جس میں قیمتوں کا زیادہ اُتار چڑھاؤ نہ ہو ۔

**Featurely : (a)** (۱) مخصوص نقوش والا ؛ ممتاز خصوصیت کا حامل ۔ (۲) امتیازی ؛ مخصوص ؛ نمایاں ؛ ممیز ۔ (۳) خوب صورت ؛ حسین ۔

**Featurette : (n)** (سنیما) فلمچہ؛ مختصر فیچر ؛ فلم کو چك ۔

**Featurish : (s)** اخبار میں سنسنی خیز خبروں کی صفت یا حالت ۔

**Feaze : (v) [Origin doubtful.]** (۱) (جہاز رانی) (رسّے وغیرہ کو) کھولنا ؛ اُدھیڑنا ؛ تارتار الگ کرنا ؛ گھس کر کُھل جانا یا کھولنا ؛ سلجھانا ؛ گرہ کھولنا ۔ (۲) رسّے یا دھاگے کا سرے پر کُھل جانا یا کھولنا ؛ سرے کے بٹ کھلنا ؛ سرے پر اُدھڑ جانا یا گِھس کے کُھل جانا ۔

**Feaze :** Feeze کا متبادل ۔

**Feazings : (n) [pl.]** (جہاز رانی) رسے کے اُدھڑے یا کُھلے ہوئے سرے ۔

**Febri - :** سابقہ بمعنی بخار ؛ تپ ۔

Febricity : (n) حرارت کی حالت یا کیفیت ؛ ہلکے بخار کی حالت یا کیفیت ؛ (طب) گرم جسمی ؛ حالت تپ ۔

Febricula : (n) [L. febricula.] جلد اتر جانے والا ہلکا بخار ؛ (طب) تپ خفیف ۔

Febriculose : (a) ہلکے بخار میں مبتلا ۔

Febriculosity : (n) حرارت ؛ ہلکا بخار ۔

Febrifacient : (a) [f. L. febris + facient ] بخار آور ؛ تپ آور ؛ بخار خیز ۔

Febrifacient : (n) بخار آور شے ؛ بخار آور دوا ۔

Febriferous : (a) بخار خیز ؛ بخاری ۔

Febrific : (a) [F. 'febri+figue.'] تپ آور ؛ بخار خیز ؛ بخار لانے والا ؛ ہلکے بخار جیسا ؛ (طب) تپ آور ۔

Febrifugal : (a) دافع بخار ؛ دافع تپ ۔

Febrifuge : (a) [F. febrifuge.] بخار توڑ ؛ دافع بخار ؛ تپ شکن ؛ بخار دور کرنے والا ؛ شفاء الحُمی ؛ (طب) دافع بخار ۔

Febrifuge : (n) (۱) دافع بخار دوا ؛ بخار اتارنے والی دوا ؛ تپ شکن دوا ؛ (طب) تپ توڑ (دوا) ۔ (۲) ٹھنڈائی ۔

Febrifuge nut : (n) (نباتیات) کِنکُرنج ۔

Febrifugine : (n) ایک زہریلی قے آور بلّوری القلی نما شے - $(C_{16} H_{19} N_3 O_3)$

Febrile : (a) بخار کا ؛ بخار سے متعلق ؛ بخار کی (حالت وغیرہ) بخار سے پیدا شدہ یا بخار ظاہر کرنے والا ؛ (طب) تپی ؛ جمادی ۔

Febrile heat : (n) بخار کی گرمی ؛ تپش بخار ۔

Febrility : (n) بخار جیسی حالت یا کیفیت ۔

Febris : (n)[L.] (طب) بخار ؛ تپ ؛ حمّی (جنگلات) حمیّات ۔

Febronian : (n) نظریہ فبرونی کا داعی یا حامی ۔

Febronian : (a) [f. 'Febrinius.'] فبرونیس (Febronius) کا یا اس سے متعلق ؛ (اٹھارھویں صدی) Treves کے جے- این - ون بانتھیم (J. N. vonthon theim) کا فرضی نام جس نے قومی کلیساؤں کی آزادی کی حمایت کی ۔

Febronianism : (n) Febronius کا عقیدہ یا فلسفہ ؛ فبرونی نظریہ ؛ Treves کے نائب اسقف جے- این - وَن بانتھیم کے ذریعہ ۱۷۶۳ء میں رومن کیتھولک چرچ پر نافذ کئے گئے اصول (کہ قطعی کلیسائی اقتدار چرچ کے ذمے ھوتا ھے ؛ پاپائیت کے ذمہ نہیں نیز یہ کہ پاپائی اقتدار اسقف کے جماعتی اقتدار سے کمتر ھے اور یہ کہ کلیسا کی بڑی کاؤنسل کے عقیدے اور قومی کلیسا کے ضوابط پاپائی اقتدار سے بالاتر ہیں ۔

February : (n) [L.februarius.] سال کا دوسرا مہینہ ؛ فروری ۔

February : (a) پاکیزہ ۔

February fill-dike : (n) (۱) فروری کی بارش اور برف باری ۔ (۲) (علم النجوم) وہ مدت جب سورج گیارھویں برج (دلو) میں رہتا ھے ۔

Februation : [L.F. Febrare.] ایک رسمی تزکیہ ؛ تنقیہ یا تطہیر ؛ گناہوں سےبرأت ؛ رسم طہارت ؛ رسم پاکیزگی (مذہبی) ۔

Fecal/-Feces : (۱) دیکھو Faecal ۔ (۲) (حیوانیات) بَرازی ۔

Fecalith : (n) (طب) بَرازی حصاۃ ؛ سنگ بَرازی ۔

Fecial : Fetial کا متبادل ۔

Fecifork : (n) [L.faeci-+FORK.] (حشریات) مبرزی دو شاخہ (جس پر کیسیڈا (Cassida) وغیرہ کے پھل روپ اپنے فضلے لئے پھرتے ہیں) ۔

Fecit/Fecerunt : (v) عمل فلاں (مصور) ("اُس نے بنایا ھے" کسی مصور یا فن کار کے تخلیقی نمونے کے ساتھ لکھا جاتا ھے) ۔

Feck : (n) [Sc.] (۱) صلاحیت ؛ قدر ؛ طاقت ؛ قدرت ؛ زور ؛ توانائی ؛ بل ۔ (۲) تعداد ؛ شمار ؛ مقدار ؛ بڑا حصہ ؛ کثیر مقدار ۔ (۳) حصہ ؛ ٹکڑا ۔

The (most) feck : اکثریت ؛ کثرت ؛ کثیرتعداد یا مقدار ؛ بڑی مقدار ؛ سب سے بڑا حصہ ۔

Fecket : (n) [Sc.] (اسکاٹستان) صدری ۔

**Feckful : (a)** (۱) با صلاحیت ؛ پُر اثر ؛ طاقت ور ؛ قوی ؛ زور آور؛ مضبوط؛ توانا ؛ (خاص اسکاٹستانی) قوی ہیکل ؛ موٹا تازہ ۔ (۲) قابل اعتماد ؛ بھروسے کے لائق ۔

**Feckfully : (adv.)** باصلاحیت طورپر ؛ پُر اثر انداز میں ؛ توانائی سے ؛ مضبوطی سے ؛ زورآور طریقے پر زبردستی ۔

**Feckless : (a)** (۱) کم زور ؛ ضعیف ؛ نقیہ ؛ کم طاقت ؛ دربل ؛ تربل ؛ ذہنی اور جسمانی طور پر کمزور ؛ عاجز؛ ناچار ۔ (۲) بے اثر ؛ نااہل ؛ بے صلاحیت؛ نا کارہ ؛ غیر فعال ؛ بے کار؛ کاہل ؛ بے عمل ۔ (۳) بے معنی ؛ بے مقصد ؛ بے مطلب ؛ مہمل ؛ مجہول ۔ (٤) غیر ذمہ دار؛ بےاعتبار ؛ بےڈھنگا؛ نا سمجھ ؛ بودا ؛ گاؤدی ۔ (٥) متلون ؛ غیر مستقل مزاج ۔

**Fecklessly : (adv.)** (۱) کمزوری سے ؛ ناطاقتی سے ؛ نقاہت سے؛ عاجزانہ ؛ ناچار طور پر ۔ (۲) بے اثر طور پر ؛ نا اہلی سے ؛ بے عملی سے ؛ کاہلی سے ۔ (۳) مہمل طور پر ؛ مجہول طریقے سے ؛ بےمعنی، بےمقصد طور پر ۔ (٤) غیرذمہ دارانہ؛ بےاعتباری سے ؛ بے ڈھنگے پَن سے ؛ ناسمجھی سے ۔ (٥) غیر مستقل مزاجی سے ؛ متلون طور پر ۔

**Fecklessness : (n)** (۱) کمزوری ؛ ضعف ؛ نقاہت ؛ بے طاقتی ؛ عاجزی ؛ نا چارگی ۔ (۲) بے اثری ؛ نا اہلیت ؛ نا کارہ پن ؛ کاہلی ؛ بے عملی ؛ غیر فعالیت ۔ (۳) مجہولیت ؛ مہملیت ؛ اہمال ۔ (٤) غیر ذمہ داری ؛ بے اعتباری ؛ گاؤدی پن ؛ ناسمجھی ؛ بےڈھنگاپن ۔ (٥) تلون ؛ غیر مستقل مزاجی ۔

**Feckly : (adv.)** بیشتر ؛ زیادہ تر ؛ اکثر ؛ کثرت سے ؛ تقریباً ۔

**Fecula : (n)** (کیمیا) نشاستی مادہ ؛ نشاستہ ۔

Amylaceous fecula : (کیمیا) نِشاستہ ۔

**Feculence : (n) [F. feculence.]** دیکھو Faeculence

**Feculency : (n)** (حیوانیات) بَرازیت ؛ غلاظت ؛ (کیمیا) رسوب ؛ تلچھٹ ۔

**Feculent : (a)** میلا ؛ گدلا ؛ مٹیالا ؛ غلیظ ؛ گاڑھا ؛ کثیف ؛ آلودہ ؛ نجس ؛ ناخالص ؛ ناپاک ؛ گندہ ؛ متعفن؛ بدبو دار ؛ تلچھٹ آمیز ؛ گاد والا ؛ (کیمیا) بَراز دار ؛ (حیوانیات) رُسوب دار ۔

**Fecund : (a) [L.'fecundus.']** (۱) بار آور؛ (جاندار زمین) زرخیز ؛ کثیر الثمر ؛ بچہ خیز ؛ کثیر زا ؛ ثمر آور ؛ ثمر خیز ؛ بہتات سے پیدا کرنے والا ۔ (۲) زرخیزی آور ؛ بار آور بنانے والا ؛ زرخیز کن ۔ (۳) رسا (دماغ ، ذہن وغیرہ) ۔ (٤) (حیوانیات) بارور؛ کثیر الاولاد؛ (نباتیات) زرخیز ؛ (سماجیات)قوت تولید ۔

**Fecundate : (v)** بار آور کرنا ؛ ثمر وَر کرنا ؛ حاملہ کرنا ؛ زرخیز بنانا ۔

**Fecundation : (n)** (۱) بارآور یا حاملہ کرنے کا عمل ؛ بارآوری ؛ ثمر خیزی ؛ تحمیل ؛ تولیدیت ۔ (۲) زرخیزی ۔ (۳) حمل ؛ معموریت ؛ لبریزی ؛ (حیوانیات ، طب) راحبال ؛ باروَر سازی ۔

**Fecundity : (n)** (۱) بار آوری ؛ زرخیزی ؛ ثمر آوری ؛ تولیدیت ؛ پیداواریت ؛ قوت زرخیزی ؛ کثرت پیداواری ؛ تناسل ۔ (۲) تخلیقی قوت یا صلاحیت یا اہلیت ؛ بچہ پیدا کرنے کی صلاحیت ۔ (۳) خیالاتی ارتقاء ؛ کثرت ایجاد ؛ کثرت اختراع ۔ (٤) (نباتیات) قوت نشوونما کی صلاحیت ؛ اُپجنے کی یا اُگنے کی صلاحیت ۔ (٥) مقدار اور تعداد میں تیزی سے آگے بڑھنے کی قوت ۔ (٦) کثیر زائی ؛ کثیر پیداواریت ؛ بہتاط سے پیدا کرنے کی صفت ؛ زرخیزی لانے کی قوت؛ قوت بار آوری ۔ (۷) (حیوانیات، طب) حمل ؛ جَبلیّت ؛ (حیوانیات) کثیر الاولادی ؛ (نباتیات) خصب ؛ (طبیعیات) کثیر الایجادی ۔

Natural fecundity : قدرتی زرخیزی ۔

**Fecundity of pleasure : (n)** (نفسیات، فلسفہ، تعمیرات) بارآوری لذت ۔

**Fed : (a) [pa. pple. of FEED.]V.** کھلایا ہوا ؛ کھلا یا پلایا ؛ پروردہ ۔

**Fed up : (a)** شکم سیر ؛ چھک کر کھایا ہوا ؛ پُر خوردہ ؛ متنفر ؛ تنگ ؛ پریشان ؛ عاجز ؛ بُور (عامیانہ) ۔

**Feddan/Fedan : (n) [Arab. 'faddan.']** زمین ناپنے کا ایک مصری پیمانہ جو ایک ایکڑ سے زیادہ ہوتا ہے ۔

**Federacy : (n) [f. late L.'foederatus.']** (۱) کسی معاہدے کے تحت ایک ساتھ رہنے کی حالت؛ وفاق ؛ معاہدہ؛ اتحاد؛ کنفیڈریشن؛ محالفہ؛ ایتلاف ۔ (۲) تعاہد؛ (متحد افراد یاریاستوں کا) جتھا ؛ اتحاد مابین ریاست اور جماعت یا اشخاص ؛ اشتراک ؛ سازش؛ غیرقانونی یا غلط کاموں کےلئے بنائی ہوئی کوئی لیگ ۔

**Federal : (n)** (۱) (عموماً جمع) امریکی خانہ جنگی میں مرکز کی طرف داری کرنے والا فرقہ یا طبقہ۔ (۲) وفاقی فوج کا ایک سپاہی۔ (۳) وفاقی کارندہ (ایجنٹ) یا افسر۔

**Federal : (a) [L.faeralis.]** (۱) کسی معاہدہ، میثاق، تعاہد، وفاق کا یا اس سے متعلق۔ (۲) (مسیحی دینیات) معاہدہ ربانی پر مبنی (مسئلہ)۔ (۳) (سیاسیات) وفاقی ؛ اتحادی۔ (٤) (امریکی تاریخ) مستحکم اور وفاقی حکومت کا حامی ؛ کسی جماعت یا لیگ سے متحد، متفق یا ملا ہوا؛ ١٨٦١ء کی امریکی خانہ جنگی میں شمالی یا مرکزی جماعت کا یا اس سے متعلق۔ (٥) دو ریاستوں کے مابین کسی معاہدے کے مطابق اختیارات فرماں روائی کو سپرد کرکے ایک نئی ریاست کی تشکیل سے متعلق یا ماخوذ؛ ویسی حکومت کا، اُس سے متعلق یا اُس کی نوعیت کا جس میں دو یا زیادہ ریاستیں مل کر ایک سیاسی اتحاد کرتی ہیں جب کہ داخلی معاملات میں ہر ریاست خود مختار رہتی ہے۔ (٦) میثاق عبدیت یا معبودیت سے متعلق۔ (۷) کلاسیکی احیاء سے قبل اور انقلاب کے بعد امریکا میں رائج تعمیری اور آرائشی فنون کی ایک طرز کا یا اس سے متعلق۔ (۸) (برطانوی یونیورسٹی کا) کالجوں کے اشتراک پر مشتمل (جو بہت حد تک آزادانہ اکائی کی حیثیت سے کام کرتے ہیں)۔

**Federal assembly : (n)** (سوئزلینڈ کی طرح) دو پارلیمانی ایوان جو کسی حکومت کے قانون ساز شعبے کی تشکیل کرتے ہیں ؛ فیڈرل اسمبلی ؛ وفاقی مجلس۔

**Federal case : (n)** امریکی حکومت کے تفتیش جرم کے اداروں (مثلاً .F. B. I) میں سے کسی ادارے کے ذریعہ تفتیش دیاجانے والا یا قابل تفتیش عمل یا فعل۔

**Federal coinage : (n)** وفاقی سکّہ۔

**Federal constitution : (n)** (سیاسیات) وفاقی دستور۔

**Federal council : (n)** (۱) وفاقی کاؤنسل ؛ بعض حکومتوں کی مرکزی قانون ساز جماعت یا مجلس۔ (۲) بعض حکومتوں (مثلاً سوئٹزرلینڈ) کی مرکزی انتظامی کاؤنسل ؛ (تاریخ) وفاقی کاؤنسل۔

**Federal court : (n)** وفاقی عدالت ؛ وفاقی حکومت کے ذریعہ قائم کردہ عدالت خصوصاً وہ جو امریکی قانون اور آئین کے تحت قائم کی گئی ہو۔

**Federal district : (n)** قومی حکومت یا پایہ تخت کی حیثیت سے الگ کیا ہوا ضلع۔

**Federal government : (n)** (سیاسیات) وفاقی حکومت ؛ وفاقی مرکز۔

**Federal republic : (n)** (تاریخ) وفاقی ری پبلک۔

**Federal state : (n)** (تاریخ) وفاقی ریاست۔

**Federal theology : (n)** (۱) ایک دینی نظام جو اس عقیدے پر مبنی ہے کہ خروج آدم سے پہلے آدمی میثاق عبودیت کے ماتحت تھا جس کے ذریعہ اللّٰہ نے حضرت آدم سے اپنے حکموں کی فرماں برداری کے عوض انسان کی دائمی فلاح کا وعدہ کیا تھا۔ (۲) اور یہ کہ خروج آدم کے بعد کے انسان میثاق معبودیت کے ماتحت ہیں جس کے ذریعہ اللّٰہ نے اپنے فضل سے ان سبھوں کے لئے جو حضرت عیسیٰ پر ایمان رکھتے ہیں ویسی ہی فلاح و برکت کا وعدہ کیا ہے۔

**Federal tribunal : (n)** (تاریخ) وفاقی ٹرائی بیونل۔

**Federal union : (n)** (تاریخ) وفاقی یونین۔

**Federalese : (n)** (عامیانہ) ایسی نثر جس میں غیر ضروری طور پر پُرتصنع، غیرموزوں، مغلق اور کثیر ہیجانی الفاظ استعمال کئے گئے ہوں اور جو امریکا کے وفاقی بیورو کی دستاویزات کی خصوصیت تھی۔

**Federalism : (n)** (۱) اصول وفاقیت ؛ کسی سیاسی تنظیم کا فیڈرل نظام ؛ وفاقی نظام ؛ وفاقی اصول ؛ اس اصول کی حمایت۔ (۲) (امریکی تاریخ) فیڈرل پارٹی کے اصول ؛ (تاریخ) وفاقیت۔

**Federalist : (n)** (۱) وفاقیت کا حامی ؛ وفاقی اتحاد کا حامی ؛ وفاقی۔ (۲) (امریکی تاریخ) فیڈرل پارٹی کا ایک رکن۔

**Federalistic : (a)** مائل بہ وفاقیت ؛ وفاقیت کی طرف میلان رکھنے والا۔

**Federalization : (n)** وفاقی یا لا مرکزی بنانے کا عمل ؛ وفاقی یا لا مرکزی ہونے کی حالت۔

**Federalize : (v)** (۱) وفاقی بنانا ؛ وفاقی اتحاد میں شامل کرنا یا ہونا۔ (۲) مرکزیت دور کرنا ؛ لامرکزی بنانا؛ مرکزی اقتدار سے ہٹاکر وفاقی تنظیم کے سپرد کرنا۔

Federally : (adv.) (۱) بربنائے میثاق ؛ معاہدے کی بناء پر ۔ (۲) وفاقی طریقے پر ۔

Federari/Federary : (n) [Var of feodari.] شریک کار ؛ حلیف ۔

Federate : (v) [foederatus.] (۱) آپس میں مل جانا ؛ متحد ہو جانا (کسی خاص متحدہ ، متفقہ غرض کےلئے) ۔ (۲) کسی لیگ یا جماعت کا متحد ہونا ۔ (۳) وفاقی بنیاد پر منظم ہونا یا کرنا ۔ (٤) اصول وفاق پر کسی مملکت کو قائم کرنا ۔ (٥) ہم عہد کرنا ؛ ہم پیماں کرنا ۔

Federate/-at : (a) متحدہ ؛ عہدو پیماں میں متحد ؛ متحد کیا ہوا ؛ معاہدہ کیا ہوا ؛ معاہد ؛ مشترک ؛ شامل لیگ میں) ؛ ہم پیماں ؛ ہم عہد ؛ ہم میثاق ۔

Federate : (n) کسی معاہدے ، اتحاد، میثاق یا وفاق کے فریقوں میں سے کوئی ایک فریق ۔

Federated : (a) (تاریخ) وفاق شدہ ۔

Federated church : (n) مختلف فرقہ واری انجمنوں کو ملاکر تشکیل دیا ہوا ایک مقامی کلیسا جس میں ہر انجمن اپنی انفرادیت قائم رکھتے ہوئے کسی مشترک لائحہ عمل میں متفق ہوتی ہے ۔

Federation : (n) [L.'foederationem.'] (۱) کسی معاہدے ، میثاق یا وفاق میں شامل ہونے کا عمل خصوصاً کسی وفاقی حکومت کےتحت مختلف ریاستوں کا اتحاد جس میں ہر ریاست اپنے داخلی معاملات کے نظم وضبط کا اختیار خود رکھتی ہے ۔ (۲) سوسائٹی ؛ سماج ؛ انجمن ؛ سبھا ؛ لیگ ؛ وفاقی انجمن یا جماعت خصوصاً وفاقی ریاست یا مملکت ؛ فیڈریشن ۔ (۳) انجمنوں یا تنظیموں کا وفاق یا اتحاد ۔ (٤) ہم پیمانی ؛ ہم عہدی ؛ اتحاد ؛ اتحادیہ ؛ وفاقیت ؛ (تاریخ) وفاقیہ ۔

Imperial federation : وفاقی انجمن یا جماعت ؛ ایک تجویز جس کے تحت نوآباد ریاستیں مادری ملک کے ساتھ مل کر ایک ریاست کی تشکیل کرتی ہیں اور کل ریاستیں متفقہ طور پر تخت کی بقا اور بہبود سےتعلق رکھتی ہیں ۔

Federation of insurance Institute : (نفسیات وغیرہ) وفاق ادارہ جات بیمہ ۔

Federation of states : (تاریخ) ریاستوں کا وفاق ۔

Federation of the (British) Empire : Imperial federation دیکھو

Federational : (a) وفاق سے متعلق ؛ اتحاد سے متعلق ۔

Federationist : (n) (سیاسیات)وفاقیت کا حامی؛ وفاق پسند؛ حامیِ وفاق ۔

Federative : (a) (۱) اتحادی ؛ ایتلافی ؛ وفاقیانہ ؛ وفاقی ۔ (۲) کسی لیگ ، اتحاد یا وفاق کی تشکیل کا یا اُس سے متعلق؛ کسی فیڈریشن یا اس کے حصے سے متعلق ۔ (۳) فیڈریشن کے ایک حصے کی تشکیل کرنے والا؛ وفاقوں کی تشکیل کی طرف مائل یا راغب ۔

Federatively : (adv.) وفاقی حیثیت سے ۔

Fedora : (n) [F. Fedora (1882) a drama by V. saedou.] ایک قسم کی نرم فلٹ ہیٹ ؛ ایک نرم مردانہ ٹوپی ۔

Fee : (n) [A. Fr. fee.] (۱) جاگیر ؛ جاگیر میں دیا ہوا علاقہ؛ ملکیت ؛ زمین داری ؛ تعلقہ ؛ ریاست ۔ (۲) موروثی ریاست یا جائداد ؛ اموال ؛ اموال منقول ؛ وراثتی جاگیر ۔ (۳) تنخواہ ؛ ایک مقررہ تنخواہ یا اُجرت ۔ (٤) وکیل ، طبیب ، ڈاکٹر ؛ یا کسی اور پیشہ ور کی اُجرت یا فیس ۔ (٥) امتحان کی فیس ؛ فیس داخلہ ؛ اسکول یا کالج کی فیس ۔ (٦) صلہ خدمت ؛ انعام ؛ حق خدمت ؛ اجرت ؛ پاداش ؛ وظیفہ ۔ (۷) (قانون) فیس ؛ جاگیر ؛ جائداد ؛ مِلک ۔

At a pin's fee : نہایت ہی کم قیمت پر ؛ انتہائی کم اجرت پر ؛ ایک پن کی قیمت پر ۔

Base fee : غیر قطعی ؛ مشروطہ قبضہ ۔

Capitation fee : (تجارت) محصول (فی کس) فیس ۔

Ecclesiastical fee : کلیسائی جاگیر جو کسی کلیسا کی خدمت گار ، فرد یا جماعت کے ذمہ ہو ۔

In fee/In fee simple : مطلق قبضے میں ؛ بلاشرکت غیرے ؛ قبض و دخل میں ؛ جاگیر میں (ہونا) ۔

Intiation fee : (n) (تجارت) داخلہ فیس ؛ شرکت داری فیس ۔

Knight's fee : (n) (جاگیر داری نظام) وہ قطعہء زمین جس کےعوض کسی فوجی سردارکی خدمات لی جاتی تھیں ؛ فوجی جاگیر ؛ سردار کی جاگیر ۔

Fee-faw-fum/-fo- : (n &intr.) (۱) فوں فاں (دیوؤں کے غیظ و غضب کی آواز) ۔ (۲) قاتلانہ ارادے کو ظاہر کرنے والا ایک فجائیہ کلمہ ۔ (۳) بچوں کو ڈرانے کی ایک مہمل آواز ؛ گیدڑ بھپکی ۔ (٤) خون کے پیاسے شخص کےلئے ایک اصطلاح ؛ خون کا پیاسا ؛ خونی ۔

Fee-fund : (n) (اسکاتستانی قانون) مخصوص عدالتی محصول جس سے عہدہ داران عدالت کی تنخواہیں دی جاتی ہیں ۔

Fee gouging : (n) زیادہ سے زیادہ فیس یا اجرت طلب کرنا خصوصاً پیشہ ورانہ خدمات کےلئے ۔

Fee patent : (n) کسی ریاست میں قابل توریث جائداد کا تحفظ بذریعہ رجسٹری ۔

Fee-royal : (a) شاہی جاگیر ۔

Fee-simple : (n) (قانون) جاگیر یا جائداد غیر مشروط ؛ بلا قیود قابل توریث جائداد ؛ ملك مطلق جو مالك اور اس کے ورثا کی ملکیت میں بلا شرط قید ہمیشہ رہے ؛ وراثتی جاگیر (سیاسیات) مِلك مطلق ؛ جائداد غیرمشروط ۔

Fee-tail : (n) (قانون) جاگیر مشروط ؛ خاص اور قریبی ورثا کے لئے قابل توریث جائداد ؛ ملك موقوفہ ؛ (سیاسیات) مِلك موقوف ؛ جائداد مشروط ۔

Fee-tail-expectant : (n) مشروط جائداد کا وارث ؛ مشروط جاگیر کا متوقع وارث ۔

Feeb : (n) [Short for 'feebleminded'.] (عامیانہ) ضعیف العقل شخص ؛ کم عقل آدمی ۔

Feeble : (a) [OFr. febble.] (۱) ضعیف ؛ ناتواں ؛ ناطاقت ؛ نربل ؛ نقیہ ؛ کمزور ؛ عاجز ؛ سست ۔ (۲) کم ہمت ؛ ہیٹا ؛ کند ذہن ؛ احمق ؛ ناکافی ؛ کمتر ۔ (۳) بے اثر؛ کمزور ۔ (٤) مدھم ؛ دھیما ؛ دھندلا ۔ (٥) کم قوتِ مدافعت رکھنے والا ۔ (٦) ذہنی اور اخلاقی طور پر کمزور ۔

Feeble : (n) کمزوری ؛ ناطاقتی ۔

Feeble : (v) (متروک) کمزور ہونا یا کرنا ؛ ناتواں ہونا یا کرنا ۔

Feeble acid : (n) (کیمیا) کم زور تیزاب ۔

Feeble minded : (a) کم عقل ؛ احمق ؛ کند ذہن؛ ضعیف العقل ۔ (نفسیات) ضعیف العقل ؛ ابلہ ؛ احمق ۔

Lay-fee : (n) غیر کلیسائی جاگیر ؛ وہ جاگیر یا ریاست جو غیرمذہبی خدمات کےلئے دی گئی ہو ۔

Permit fee : (n) (تجارت) اجازت نامہ فیس ؛ پرمٹ فیس ۔

To hold in fee, or fee simple : (مجازاً) بلا شرکت غیرے جائداد کا مالك ہونا ؛ بلا شرکت غیرے قابض دخیل ہونا ؛ مطلق قبضے میں کرلینا؛ بطور جاگیر لےلینا ؛ جاگیر میں ہونا ۔

To pay fee to : معاوضے پر کوئی کام لینا ۔

Fee : (v) (۱) تنخواہ دینا ۔ (۲) صلہ دینا (ذاتی خدمات کےلئے) ؛ انعام دینا ؛ بخشش دینا ؛ حق دینا ؛ اجرت دینا ۔ (۳) فیس ادا کرنا ؛ اسکول وغیرہ کی فیس دینا ۔ (٤) فیس دے کر رکھنا ؛ فیس پرکام لینا ۔ (٥) جاگیر دینا ۔ (٦) (اسکاتستانی) (ملازم کو) مزدوری یا اجرت پر رکھنا؛ کرائے کا نوکر رکھنا ۔

To fee every occasion : ہر موقع سے استفادہ کرنا ۔

Fee bill : (n) مخصوص خدمات کےلئے کسی عدالت کے وکیلوں ، شیرفوں یا دوسرے افسروں کی مقررہ فیسوں یا اجرتوں کی فہرست، نیز مخصوص خدمات میں قابل محصول طلبانوں یا اخراجات کی فہرست ۔

Fee -estate : (n) آراضی یا جاگیر جس کے عوض مالك کی خدمت کی جاتی ہو ۔

Fee-expectant : (n) منتظر جاگیر؛ اُمیدوار وراثت (جاگیر)؛ منتظر توریث ؛ جسے وراثت ملنے والی ہو ۔

Fee farm : (n)[OF.'feuferme'.] (قانون) وہ حق ملکیت جس کے ذریعہ زمین بغیر غیردوسری خدمات کے دائمی طور پر مقررہ مالگذاری کے تحت وراثتی جائداد کے طورپر رکھی جاتی ہے ؛ وہ وراثتی جاگیر جس کا حق ملکیت کسی خدمت کے صلے میں نہ ہو کر نقدی قائمی جائداد کے طور پر ہوتا ہے ۔ (۲) اس طرح حاصل شدہ رعیت کی زمینی ملکیت ؛ ایسی نقدی قائمی آراضی (نیز استعارتاً) ۔ (۳) ایسی ملکیت کی مالگذاری ۔ (٤) توصیفی معنوں میں (مثلاً Fee-farm-rent) ۔

Fee farmer : (n) نقدی قائمی جائداد کا مالك ؛ ایسی جائداد مالگذاری ادا کرنے والا ۔

**Feeble mindedly : (adv.)** کم عقلی سے ؛ حماقت سے ؛ کُند ذہنی سے ۔

**Feeble mindedness : (n)** کم عقلی ؛ کند ذہنی ؛ حُمق ؛ (نفسیات، فلسفہ، تعمیرات) ضعیف العقلی ۔

**Feeble-wit : (n)** کُند ذہن ؛ بے وقوف ؛ احمق ؛ گاؤدی ۔

**Feebleness : (n)** ضعف ؛ ناطاقتی ؛ ناتوانی ؛ نقاہت ؛ کمزوری ؛ عاجزی ؛ سستی؛ کم ہمتی؛ بےاثری؛ کند ذہنی ؛ حُمق ؛ دھندلاپن ؛ دھیما پن ۔

**Feebless : (a) [OF. feblesse.]** ضعف ؛ ناتوانی ؛ نقاہت ؛ کمزوری ؛ عاجزی۔

**Feebling : (n)** ضعیف کرنے والا ؛ کمزوربنانے والا؛ کُند ذہن ؛ کم ہمت یا بےاثر کردینے والا ؛ بے اثر کن ؛ ضعف آور ؛ دھندلا کردینے والا ۔

**Feeblish : (a)** قدرےضعیف ؛ تھوڑا کند ذہن ؛ گاؤدی قسم کا ۔

**Feebly : (adv.)** (١) ضعف سے ؛ ناتوانی سے ؛ ناطاقتی سے ؛ کمزور طور پر ؛ عاجز ہوکر ۔ (٢) کم ہمتی سے ؛ ناکافی طور پر ؛ بے اثر انداز میں ۔ (٣) احمقانہ طور پر ؛ کند ذہنی سے ؛ کم عقلی سے ۔ (٤) دھیمے انداز میں ؛ دھندلے طور پر ۔

**Feebly acidic solution : (n)** (کیمیا) ہلکا تیزابی گھول ۔

**Feebly basic solution : (n)** ہلکا کھاری گھول ۔

**Feed : (n)** (١) کھلانے پلانے کا عمل نیز فراہمی غذا ؛ خوراک رسانی ۔ (٢) چارا ؛ مویشیوں کی خوراک ؛ گھوڑے وغیرہ کا راتب ؛ غذا ۔ (٣) چراگاہ ؛ سرسبز جگہ ؛ ہری بھری کھیتی ۔ (٤) (روز مرّہ) کھانا؛ پُرتکلف کھانا؛ خوراک ؛ غذا؛ طعام ۔(٥) مشین کو غذا یعنی اس میں کام آنے والے سامان پہنچانے کا عمل یا طریقہ نیز مشین میں کام آنے والے سامان یا ان کی بہم یافتہ مقدار ۔ (٦) بندوق کا بھراؤ ؛ کارتوس ؛ ایك بار بھری جانے والی بارود کی مقدار ۔ (٧) Feed-Pump, feed-gear وغیرہ کا مخفف ۔ (٨) فیڈر ؛ غذا پہنچانے والا ؛ خوراك رساں ؛ مشین میں کام آنے والے سامان کو مشین تك لے جانے والا ؛ بچوں کو دودھ پلانے والی بوتل ؛ مریض کے شکم میں غذا پہنچانے والی نلی یا پائپ ۔(٩) کسی سامان پر کام کرنے کی غرض سے اُسے آگے بڑھانے کا عمل یا رفتار ۔ (١٠) (طبیعیات) خورانی ؛ (حیوانیات)خوراك ؛ چارہ؛ علیق؛ ایندھن؛ (طب) غذائی مشین؛ فیڈ ۔

**Off ones feed :** بھوك نہ ہونا ؛ اشتہا نہ ہونا ؛ کھانے کی رغبت نہ ہونا ۔

**On the feed :** (مچھلیوں کا) غذا کی تلاش میں نکلنا؛ کھانا ۔

**Out at feed :** (جانوروں کو) چرنے چُگنے کے لئے باہر لے جانا ۔

**To put on the feed bag :** (عامیانہ) کھانا شروع کرنا ۔

**Two biscuits at one feed:** دوبسکٹ ایك ہی دفع کھلانا ۔

**Feed : (v) [OE. 'fedan'.]** (١) کھانا دینا؛ کھلانا۔ (٢)لقمہ دینا ؛ منہ میں نوالہ دینا ؛ چوسانا ؛ دودھ پلانا (بچوں کو) ۔ (٣) چرنا ؛ چرانا ؛ (مویشی وغیرہ کا) ۔ (٤) بھوك بجھانا ؛ بھوك ختم کرنا ۔ (٥) سامان بہم پہونچانا (خود پسندی وغیرہ کےلئے) ۔ (٦) تسلی دینا ؛ امید دلانا ؛ آس دلانا ۔ (٧) کھانا ؛ شکم پری کرنا (نیز استعارتاً) ۔ (٨) غذا کا کام دینا ۔ (٩) باعث نشو و نما ہونا ؛ غذا پہونچانا ؛ نشوونما میں معاون ہونا ؛ زندہ رکھنا ۔ (١٠) مہیا کرتے رہنا ؛ بہم پہونچاتے رہنا (جیسے پانی کے خزانے کو پانی) ۔ (١١) (کسی کَل یا مشین کو) رسَد یا سامان بہم پہونچاتے رہنا ۔ (١٢) زمین کو چراگاہ کے کا م میں لانا ؛ چارہ بننا ؛ چارہ فراہم کرنا ۔ (١٣) مشین میں سامان ڈالنا ۔ (١٤) (استعارتاً) معاوضہ دینا ؛ فیس ادا کرنا ؛ اجرت دینا ۔ (١٥) رشوت دینا؛ مٹھی گرم کرنا ؛ نذر کرنا ؛ خواہش پوری کرنا ؛ ہمت دلانا ؛ دلجوئی کرنا؛ کسی بھی خواہش کی تسکین کا سامان بہم پہونچانا ۔ (١٦) غذا سے بھر دینا ؛ خوب کھلانا ؛ کھلاکر موٹا کر دینا یا موٹا ہوجانا (عامیانہ) ۔ (١٧) (مصرف کےلئے سامان وغیرہ کا) مسلسل بہم پہونچانا ۔ (١٨) (امریکا) جانور وغیرہ کو چارا دینا ؛ چارا لگانا ۔ (١٩) (کھیل میں) گول کرنے کےلئےاپنی ٹیم کے کھلاڑی کو پاس دینا یا اس کی طرف گیند پھینکنا ۔ (٢٠) ساتھی ایکٹر کو آنے والے رول یامنظر کا اشارہ یا ترك دینا ۔ (٢١) (جانوروں کا) چارا کرنا ؛ کھانا ؛ کھالینا ۔ (٢٢) (برقی توانائی) بہم پہونچانا ؛ سپلائی دینا ۔ (٢٣) الیکٹرونك سرکٹ کے ذریعہ پہونچانا (بطور سگنل، ریڈیو، رڈار اور ٹیلی گرافی میں مستعمل) ۔ (٢٤) (ریڈیو اور ٹیلی ویژن پروگرام کو) برقی رو کے ذریعہ نشر ہونے کے لئے ترسیل گاہ تك پہونچانا ۔ (٢٥) بڑھا چڑھا کر پیش کرنا ؛ زیادہ کرنا ؛ بڑھانا ۔ (٢٦) کھانا

(خصوصاً کسی ریسٹوران میں) ؛رغبت دور کرنا ۔(۲۷) کسی مشین یا اس کے منہ میں پڑنا یا جانا ۔(۲۸) کسی آتشی اسلحہ میں کارتوس بھرنا ۔

Toy feeds the soul : خوشی روح کو تقویت پہنچاتی ہے ۔

To feed at the high table : کالج میں طلبا کا مل کے کھانا ۔

To feed down, close : جانور کو چراگاہ وغیرہ میں چرانا ۔

To feed off : فروخت یا ذبح کرنے کے لئے کھلا پلاکر فربہ کرنا ۔

To feed on : غذ اکے طورپر عادتاً کھاتےرہنا؛ کسی چیز پر پرورش ہونا ۔

To feed the firhes : (عامیانہ) ڈوب جانا ؛ غرق ہوجانا ۔

To feed up : کھلاکر موٹا کرنا ؛ تیار کرنا ؛ سیر کرنا ؛ پیٹ بھر کر کھلانا ۔

To feed well/-high : خوب کھانا ؛ نفیس کھانے کھانا ۔

Feed : (a) [ppl. of Fee.] (v) فیس ادا کیا ہوا؛ اجرت پایا ہوا؛ اجرت یافتہ ؛ اجرت پرلیا ہوا؛ کرایہ پر لیا ہوا ؛ ماجور ؛ اُجرتی ؛ رشوت لیا ہوا ؛ (اسکاٹستانی) مزدوری پر مقرر کیا ہوا ۔

Feed a cold : زکام میں خوب کھاؤ ۔

Feed apron : کپڑے کا گھومتا ہوا پٹا جس کے ذریعہ روئی وغیرہ دُھننے یا کاتنے کی مشین میں لے جائی جاتی ہے ۔

Feed back : (n) باز رسی : کسی مشین ، کسی نظام یا کسی طریق عمل کے ماحصل کے کسی حصے کی لاگت کی طرف باز رسی یا واپسی ؛ (تجارت) باز معموری ؛ (نفسیات) کمک نفسیہ ؛ (طبیعیات) باز خورانی ؛ (برقیات) واپسی افزائش ؛ باز افزائش ۔

Feed back circuit : (طبیعیات) باز خورانی سرکٹ ۔

Feed bag/Nose bag : (n) (۱) ایک موٹے کپڑے کا بنا چارے کا تھیلا جو گھوڑے اور دوسرے جانوروں کے منہ سے لٹکا دیا جاتا ہے ۔(۲) گھوڑے کا توبڑا ۔

Feed-board : (n) چھپائی مشین یا موڑنے کا وہ تختہ جو سامان کو اندر لے جاتا ہے ۔

Feed-box : (n) (۱) چارہ دان ؛ چارہ یا غذا رکھنے کا ڈبہ یا بکس ۔(۲) مشین کا وہ چوکھٹا جو مشین کے اندر سامان لےجانے والے اور منتقل کرنے والے پُرزوں کو آپس میں ملاتا ہے ۔

Feed-case : (n) مشین گن میں دھات سے بنا ہوا الگ کیا جاسکنے والا ایک خول جس میں کارتوس وغیرہ بھرے جاتے ہیں ۔

Feed-cutter : (n) چارہ مشین ؛ چارہ کاٹنے کی کَل ۔

Feed-cloth : (n) دیکھو Feed apron

Feed-dog : (n) سلائی مشین کا وہ دندانے دار پرزہ جو کپڑے کو سوئی کے نیچے لے جاتا ہے ۔

Feed-door : (n) بھٹی کا منہ جس سے بھٹی میں ایندھن پہنچایا جاتا ہے ۔

Feed-efficiency : غذا کی تاثیر بخشی ۔

Feed-farm : (n) زمینداری ۔

Feed-guide/-gange : (n) (چھاپہ خانہ) کاغذ کے تختوں کو پکڑنے اور ایک ایک کرکے چھوڑنے کا ایک پُرزہ ۔

Feed-head : (n) (۱) پانی کا حوض جس سے بوائلر میں پانی پہنچایا جاتا ہے اور جو اوپر میں بنا ہوا ہوتا ہے ۔ (۲) (دھات کی ڈھلائی) سانچے کے اوپر یا باہر والی دھات جو چھلک کر دوسرے سانچے میں چلی جاتی ہے ۔

Feed-hole : (n) (کیمیا) جھونک روزن ۔

Feed-in : (a) مشین میں سامان لے جانے والے پُرزے یا اس طرح مشین میں سامان لےجانے کے طریقے کا یا اس سے متعلق ۔

Feed lot : (n) (۱) وہ قطعہ٭ زمین جہاں مویشی چرتے ہوں اور فربہ ہو کر بازار میں بکنے کےلئے تیار کئے جاتے ہوں ۔(۲) چراگاہ ۔

Feed-mill : (n) چارہ مل ؛ کارخانہ جہاں چارہ تیار کیا جاتاہو ۔

Feed-motion : (n) کسی مشین کا وہ پُرزہ جو کسی چیز کو آگے کی طرف ڈھکیل کر مشین میں لے جاتا ہے ۔

**Feed off : (v)** (کسی فصل کو) مویشیوں کے چرنے کے لئے چھوڑ دینا یا فرخت کردینا۔

**Feed out : (v)** جانور کو کھلا پلاکرفروخت کےلئےفربہ بنانا ۔

**Feed pipe :** نل جس کے ذریعہ سے سامان مشین تک پہنچایا جائے ؛ (انجینئرنگ) سوت نل ۔

**Feed piping : (n)** (انجینئرنگ) بند نلی ۔

**Feed pump : (n)** اسٹیم بوائلر میں پانی پہنچانے کا پمپ ؛ (انجینئرنگ) سوت پمپ ۔

**Feed ratio : (n)** غذا کی تاثر بخشی کو ظاہر کرنے والا تناسب ۔

**Feed roll/-roller : (n)** (۱) بیلن جس کے ذریعہ سامان مشین کے اندر لے جا یا جاتا ہے ۔ (۲) ٹائپ رائٹر کے بیلن کےپاس لگے ہوئے دو گول ربڑ جو کاغذ کوگھماتے ہیں اور ٹائپ کے وقت اُسے اپنی جگہ پر قائم رکھتے ہیں ۔

**Feed-screw : (n)** (خراد) ایک لمبی پیچ جو مشین کی ٹیک (Tool rest) یا خراد جانے والے پُرزے کو باقاعدہ حرکت میں رکھتا ہے ۔

**Feed stock/-store : (n)** کچا مال جو کسی مشین یا بنانے والے کارخانے میں پہنچایا جاتا ہے ۔

**Feed store : (n)** مویشی کا چارہ بیچنے والی دکان ؛ چارہ دکان ۔

**Feed stuff : (n)** گھریلو یا پالتو جانوروں کی خوراک یا چارہ (عموماً جانور کی خوراک کے تغذیاتی اجزاء میں سے کوئی ایک جز) ۔

**Feed-trough/-tanu : (n)** بھاپ انجن کےلئے بنا ہوا پانی کا حوض ۔

**Feed-water : (n)** اسٹیم بوائلر وغیرہ کو پہنچایا جانے والا پانی ؛ (انجینیئرنگ) سوت پانی ۔

**Feed-way :** (۱) کوٹھلوں کی قطاروں کے درمیان چھوڑا ہوا راستہ جس سے ہو کر چارے کے برتنوں یا ناندوں میں چارہ ڈالا جاتا ہے ۔ (۲) نوار گیر ۔

**Feed wheat : (n)** ایک ادنیٰ قسم کا گیہوں جو بطور چارہ استعمال ہوتا ہے ۔

**Feed-wheel : (n)** ایک گھومتا ہوا چکّہ یا پہیا جو کسی چیز یا سامان کو آگے کی طرف لے جاتا ہے ۔

**Feeder : (n)** (۱) کھلانے والا ؛ کھانا یا چارہ دینے والا ؛ خوراک دہندہ نیز کھانے والا یا چرنے والا ؛ مُطعم ۔ (۲) (جمع میں) کھلا پلا کر تیار یا فربہ کئے جانے والا جانور ۔ (۳) کھانا کھلانے کا آلہ ؛ تسکین طبع کا ذریعہ ؛ غذا پہنچانے کا آلہ ؛ (خصوصاً حشریات میں) کھانا یا غذا حاصل کرنے والا عضو ؛ بچے کو دودھ پلانے کی شیشی ؛ دودھ دانی؛ فیڈر (خاص کر ہندوستان میں) ؛ بچے کی بب ؛ سینہ پوش ۔ (٤) مویشی کو کھلا پلا کر ذبح کے لئے تیار کرنے والا ۔ (٥) معاون دریا؛ وہ چھوٹی ندی جو کسی بڑے دریا میں جا کر مل جاتی ہے ؛ وہ پہاڑی چشمہ جو جھیل سے ملتا ہے (نیز استعارتاً) خصوصاً وہ نالہ یا چشمہ جو کسی نہر یا خزانے کو پانی فراہم کرتا ہو ۔ (٦) (کان کنی) خام دھات کی وہ چھوٹی پرت جو بڑی پرت سے ملتی ہے؛ زیر زمین کسی درز سے نکلنے والی گیس کی دھار ؛ درز جس سے گیس نکلتی ہو ۔ (۷) صرف ہونے یا بنائے جانے کے لئے سامان فراہم کرنے یا پہنچانے والا خصوصاً مشین کا وہ آلہ جس سے اس میں سامان پہنچایا جاتا ہے ؛ مشین کو خام مال فراہم کرنے والا نیز روغن دہ ، مایہ رساں ۔ (۸) (برقیات، انجینیئرنگ) ذیلی رَو کا حامل تار؛ گھروں میں بجلی پہنچانے والا ایک ذیلی تار یا برانچ وائر ؛ اُس جگہ تک بجلی پہنچانے والا بڑا تار جہاں سے بجلی تقسیم کی جاتی ہے ۔ (۹) (کھیل) گیند دینے والا کھلاڑی ۔ (۱۰) (دوسروں کی) خواہشات پوری کرنے والا ۔ (۱۱) بصیرت دینے والا ۔ (۱۲) (متروک) پڑھانے والا ؛ بصیرت دینے والا ۔ (۱۳) چھوٹے قصبوں سے آکر بڑے شہروں میں ملنے والے فضائی یا زمینی راستے ۔ (۱٤) کسی ڈرامے کا ممتاز اور اہم حصہ ؛ اس حصے کو کھیلنے والا اداکار ؛ اپنے ساتھی اداکار کو آئندہ سین کا اشارہ دینے والا ۔ (۱٥) لباس تیار کرنے کی فیکٹری میں مختلف ٹکڑوں کو میل سے سجانے والا یا اُن کی درجہ بندی کرنے والا؛ (طب) غذائی مشین ؛ (انجینیئرنگ) فیڈر ؛ (جغرافیہ) معاون دریا ۔

**Gross-feeder/Large-/Quick- :** زیادہ کھانے والا ؛ بسیار خور ؛ پیٹو ۔

**Feeder head : (n)** دیکھو Fee ahead

**Feeder industry : (n)** (تجارت) معاون صنعت ۔

**Feeder line/Feeder airline : (n)** بڑی سڑک یا لائن سے ملنے والی چھوٹی لائن یا سڑک ؛ (تجارت) معاون لائن ۔

Fenugreek : (n) [L.'faenugrecum'.] میتھی؛ ایک پھلی دار پودا جس کے بیج بیطار استعمال میں لاتے ہیں ؛ نیز توصیفی معنوں میں ، (نباتیات) حلبہ ؛ میتھی ۔

Feodary/Feodatory : (۱) (اسکاٹستانی قانون) خدمت کے صلے میں ملی ہوئی جاگیر (مزید دیکھیے Fee) آراضی جاگیر ؛ جاگیر میں ملا ہوا قطعۂ زمین ۔ (۲) زمین کا جاگیری حق ملکیت جس میں آسامی مالک کو غلّے یا روپے کی شکل میں لگان ادا کرتا ہو Word اور Blanch کا برعکس؛ راس شرط پردی ہوئی زمین ۔ (۳) (موجودہ معنوں میں) وہ حق ملکیت جس کے ذریعہ سالانہ مالگذاری پر زمین قبضے میں رکھی جاتی ہے ؛ نیز اس کی سالانہ مال گذاری؛ جاگیر کے طورپر ملا ہوا قطعۂ زمین ۔ (٤) معینہ شرح پر دوامی پٹہ ؛ اس قسم کی زمین (تجارت) اجارۂ جنسی (معاشیات) اجارۂ دوامی ۔

Feoff : FIEF کا متبادل ۔

Feoff : [OF.f. 'fieu'.] دیکھو Enfe off

Feoff to uses : دوسروں کے لئے یا مخصوص کاموں کےلئے زمین وقف کرنا ۔

Feoffee : (n) [OF. 'feoffe.'] (۱) (قانون) وہ شخص جس کو مستقل حقّیت (جاگیر) قابل ارث عطا ہوئی ہو ۔ (۲) (قانون) خصوصاً ایسا متولی جس کے ماتحت خیراتی یا دوسرے عوامی بہبود کے کاموں کےلئے جاگیر ہو ۔

Feoffee in trust/Feoff of-/Feoffupon- : امین جاگیر ؛ متولی جاگیر ۔

Feoffment : (n) [AF. 'feoffemnt'.] (۱) عطائے حقّیت مستقل و قابل ارث خصوصاً جو حکم نامہ دخل دہانی کے ذریعہ عطا کی گئی ہو ۔ (۲) اس طرح عطا شدہ جاگیر ۔

Feoffor/-er .(n) (۱) جاگیر کو منتقل کرنے والا ۔ (۲) بے قاعدہ طورپر Feoffee کے معنی میں استعمال ہوتا ہے ۔

Fer-de-lance : (n) (۱) (نقابت) نوک سناں یا برچھی کی نوک جو تمغے کے طور پر استعمال ہوتی ہے ۔ (۲) برازیل کا ایک زہریلا سانپ جس کا سر نیزہ کی طرح ہوتا ہے؛ نیزہ سانپ ۔

Fer-de-moline : (n) (نقابت) چکی کے پاٹ کو گھومنے میں سہارا دینے والا لوہا ؛ بیرنگ ؛ دھرا ۔

Feracious : (a) [L.f.'ferre'.] بہت پھل دار ؛ مُثمر ؛ کثیر الاثمار؛ زیادہ پھل والا ؛ افراط سے پھل دینے والا ؛ کثیر بارآور ؛ کثیر التولید ؛ (نباتیات) زرخیز ۔

Feracity : (n) [L. 'feracitas'.] (نباتیات) زرخیزی ۔

Ferae naturae : (n) [L.] (جانور) جنگلی ؛ وحشی ؛ وہ جو پالتو نہ ہو ؛ (حیوانیات) جنگلی جانور ۔

Feral : (a) [L.'feralis'.] (۱) مہلک ؛ خوفناک ؛ جان لیوا ؛ مضرت رساں ؛ جان ستاں ؛ نقصان پہنچانے والا ؛ قاتل ؛ سفّاک ؛ تباہ کن ؛ وحشی درندہ ۔ (۲) عورت کا سا؛ جنازہ تجہیز وتکفین کے مناسب حال ؛ بےنور ؛ افسردہ ؛ ملول ؛ اُداس ؛ تاریک ؛ سُونا ؛ بے رونق ؛ افسردہ کن ۔

Feral : (a) [f. L. fera.] (۱) جنگلی ؛ غیرمانوس ؛ وحشی ؛ نہ سدھایا ہوا ۔ (۲) تنہا ؛ الگ تھلگ ؛ غیر سماجی ۔ (۳) (جانور) غیر پالتو ؛ بغیر سنوارا ہوا یا سدھایا ہوا ۔ (٤) خودرو ؛ جنگلی پودا ۔ (٥) جنگلی جانوروں جیسا ؛ جنگلی جانوروں کا یا اُن سے متعلق ؛ مثل حیوان وحشی ؛ بے درد ؛ شقی القلب ؛ ظالم ؛ ہوس پرست ؛ خونخوار ؛ جابر ؛ تند خو ؛ سفّاک ؛ بربری ؛ بدمزاج ؛ ان گڑ؛ بنجر؛ نادرست ۔ (٦) (نفسیات وغیرہ) وحشی ؛ جنگلی ؛ (حیوانیات) جنگل ؛ وحشی ؛ غیرمانوس ۔

Feral man : (n) (نفسیات وغیرہ) وحشی آدمی ؛ جنگلی آدمی ۔

Ferash : (n) [Arab. 'ferrash'.] فرّاش ؛ ایک ادنیٰ نوکر جس کے ذمہ فرش بچھانے، خیمہ نصب کرنے وغیرہ جیسے کام ہوتے ہیں ۔

Ferbam : (n) [fer+bamat'.] سیاہ سفوف کی شکل میں حاصل ہونے والا ایک مادہ $Fe'\ 3\ [(CH_3)_2\ NCSS]$ جو سماروغ یا کھمبی کو ضائع کرتا ہے ۔

Ferberite : (n) [f. Ferber proper name'.] ۱۹ویں‌صدی کے جرمن سائنس داں روڈولف فربر کی دریافت کی ہوئی جنوبی اسپین کی ایک عام خام دھات (جس سے نمکین مادہ نکلتا ہے) $(Fe\ WO_4)$ ۔

Fere : (n) [OE.'gefera'.] (۱) (متروک) ساتھی ؛ دوست ؛ رفیق ؛ ہم سر ؛ شریک کار ؛ شریک وقت ؛ (خواہ مرد یا عورت ) ۔ (۲) شوہر یا بیوی ۔ (۳) ہم سر ؛ برابری کا ؛ برابر ؛ مساوی ۔

Fere phenomenon : (نفسیات وغیرہ) نفسی برقی جوابی عمل ۔

Feretory : (n) [A perversion of ME. 'fertre'.] (۱) ایک نقل پذیر یا سفری حزنینہ٭ تبرکات یا تبرکات کا ظرف جو پُر تکلف طور پر آراستہ ہوتا تھا اور اُس میں بزرگوں کے تبرکات باقیات ، آثار یا نشانیاں رکھی جاتی تھیں ، کسی گرجا یا کلیسا کا وہ حصہ جس میں اولیا اللّٰہ وغیرہ کے تبرکات رکھے جاتےتھے ۔ (۲) مقبرہ ؛ مزار؛ روضہ ۔ (۳) تابوت ۔

Feretrum : (n) دیکھو Feretory

Fergusonite : (n) [f. 'ferguson'. (of Raith)+ite.] ایک بھوری مائل سیاہ دھات ، جو اساسی طور پر ئیریم ، اربیم ، موبیم ، ٹینٹلم ، اور دوسری دھاتوں کے اوکسائڈ پر مشتمل ہوتی ھے ۔ (Y,Er, Ce, Fe,) (N6,Ta, Ti,) O4 (کیمیا) فرگوسفائٹ ۔

Feria : (n) [L.] (کلیسا) ہفتہ کا کوئی دن خصوصاً کوئی عام دن اتوار کے سوا ؛ (تاریخ) ایسا دن جب تیوہار یا روزہ نہ ہو ۔

Feria : (n) [Sp.] اسپین اور اسپین کی تہذیب سے متاثر دوسری جگہوں میں بازار کا ایک تیوہار یا بازاری تیوہار جو مقامی مذہبی تعطیل کے طور پر منایا جاتا ھے ؛ میلا ؛ نمائش ۔

Ferial : (a) [L.f. 'feria'.] (۱) (کلیسا) ہفتہ کے اُن دنوں سے متعلق یا ہفتے کےاس دن سے متعلق جب تیوہار یا روزہ نہ ہو ؛ معمولی (عام دن) ۔ (۲) یو م تعطیل یا تیوہار سے متعلق ۔

Ferial : (n) ہفتہ کا ایک دن جب تیوہار یا روزہ نہ ہو ۔

Ferial day/-time : (n) (اسکاٹستانی قانون) (وہ دن) جب عدالتیں بند رہتی تھیں اور قانونی کاروائیاں ناجائز سمجھی جاتی تھیں ۔

Ferial service : (n) جو عبادت اس دن کے لئے مقرر ہو ۔

Ferine : (a) [L. f. 'fera'.] (۱) جنگلی جانورں سے متعلق یا اُن کی فطرت کا ؛ وحشی ؛ جنگلی ؛ غیر پالتو ؛ غیر سدھایا ہوا ؛ بہائم ۔ (۲) (آدمی کےلئے) بہائم جیسا ؛ وحشی ؛ بدکار ؛ شہوت پرست ؛ حیوان صفت ۔ (۳) (مرض کےلئے) سخت ؛ شدید؛ متعدی ؛ مہلک (شاذ) ۔

Ferine : (n) جنگلی جانور ؛ حیوانِ وحشی ؛ (حیوانیات) درندہ ؛ (طب) مہلک مرض ۔

Ferinely وحشیانہ ؛ بہیمانہ ؛ حیوان صفت ہوکر ۔

Ferineness : (n) وحشت ؛ بہیمت؛ وحشی پن ؛ حیوان صفتی ۔

Feringhee : (n) [Pers.'farangi'.] (۱) فرنگی ؛ یوروپی باشندے کےلئے ایک سابقہ ہندوستانی اصطلاح اب ہندی نژاد پرتگال کے لئے خاص طور پر استعمال ہوتا ھے، اور یوروپ کے دوسرے باشندوں کےلئے حقارت آمیز طورپر استعمال ہوتا ھے ۔

Ferio : (n) منطق میں اول قیاسی صورت کی چوتھی حالت (جس میں کوئی عام منفی اکبر اور خاص مثبت اصغر سے ایک خاص منفی نتیجہ نکلتا ھے) کی نمائندگی کرنےوالا ایک لفظ جس سے مذکورہ منطقی اصول کو بہ آسانی یاد رکھا جاسکے ؛ (نفسیات وغیرہ ) فیری یو ۔

Ferison : (n) منطق میں تیسری قیاسی صورت کی چھٹی حالت (جس میں کوئی عام منفی اکبر اور خاص مثبت اصغر سے ایک خاص منفی نتیجہ نکلتا ھے) کی نمائندگی کرنے والا لفظ جس سے مذکورہ منطقی اصول بہ آسانی یاد رکھا جاسکتا ہو ؛ (نفسیات) فیری زن ۔

Ferity : (n) [L.ferilatem. f. 'ferus'.] (۱) وحشت ؛ بہیمیت ؛ درندگی ؛ خوں خواری ؛ خوں ریزی ؛ ہلاکت خیزی ؛ بربریت ؛ تند خوئی ؛ بدمزاجی ۔ (۲) خوں خواریت ؛ خوں ریزیت ؛ ظلم ؛ سفّاکیت ؛ جابریت ؛ جاہلیت ۔

Ferling : [OE. feordling f.] دیکھو Farthing

Ferly/Ferlie : (n) [OE.'faerlic'.] (۱) (اسکاٹستانی بول چال) تعجب خیز بات ؛ حیرت انگیز واقعہ ؛ عجیب و غریب چیز یا منظر ؛ عجوبہ ؛ افواہ ۔ (۲) حیرت؛ تعجب ؛ استعجاب ؛ حیرانی؛ تحیر؛ اچنبھا ۔ (۳) وہم کی حالت میں نظر آنے والے غیر معمولی، خلاف فطرت یا عجیب وغریب انسان یا جانور ؛ وہمی ہیولا ۔

Ferly : (v) (اسکاٹستان) حیرت میں پڑنا ؛ تعجب کرنا ؛ حیران ہونا ۔

Fermage/Ferm (e) : Farmage, Farm, etc کے متبادل ۔

Fermail : (n) [med . L. f. 'firmare'.] : (۱) (نقابت وغیرہ) سوا ؛ بکسوا یا کانٹا ۔ (۲) عہد وسطی کا کپڑے میں لگانے والا کانٹا جو گلے کو بند کرنے کے لئے مرد اور عورت دونوں ہی میں مستعمل تھا ۔

Fermat's Principle of least time : (بصریات) فرما کا اُصول اَقلّ وقت ۔

Ferment : (n) [L.'fermentum.'] (۱) خمیر ؛ جامن (ضامن) خمیر پیدا کرنے والی چیز ۔ (۲) ابال ؛ تخمیر ؛ جوش ۔ (۳) برافروختگی ؛ ہیجان ؛ شورش ؛ فساد ؛ ہلچل ؛ اضطراب ؛ کھلبلی ، پریشانی ؛ خوش جذبات ؛ ہنگامہ ۔ (٤) (کیمیا) خمیر ؛ (حیوانیات) خمیر ؛ خامرہ ؛ (سیاسیات) بکوہ ؛ (عضویات) حرکتِ رودہ ۔

Ferment : (v) : (۱) اُبلنا ؛ جوش اُٹھنا ؛ اونٹنا ؛ جوش مارنا ؛ خمیر دینا ۔ (۲) بھڑکانا ؛ جوش دینا ؛ اُبالنا ؛ خمیر کرنا ؛ خمیر پیدا کرنا ۔ (۳) برافروختہ کرنا ؛ ہنگامہ فساد کرنا یا کرانا ؛ برافروختہ ہونا (سیاسی اغراض میں) ؛ پریشان کرنا؛ ہیجان پھیلانا؛ کسی ہنگامی تحریک میں حصہ لینا ؛ بھڑکانا ؛ اُکسانا ؛ جوش دلانا ؛ اشتعال دینا ؛ مشتعل کرنا (جذبات کو گرمانا ، برانگیختہ کرنا)؛ شورش پیدا کرنا ۔ (٤) ہلانا؛ حرکت دینا ؛ اچھی طرح چلا دینا تاکہ مختلف اجزا گُھل مل جائیں ۔ (٥) (کیمیا) تخمیر ۔

Fermentability : (n) (کیمیا) اختخار پذیری ۔

Fermentable : (a) (۱) قابل خمیر ؛ جس میں خمیر پیدا ہوسکے ؛ لائق تخمیر ۔ (۲) جوش کے قابل ؛ ہیجان کے لائق ؛ اشتعال انگیز یا خیز ؛ (کیمیا) اختمار پذیر ۔

Fermetarian : (n) [f. L.fermentumtum .] لاطینیوں کے ذریعہ یونانی عیسائیوں کےلئے استعمال ہونے والا ایک ملامت آمیز لفظ کیونکہ آخر الذکر عشائےربانی میں خمیری روٹی کا استعمال کرتے ہیں ۔

Fermentation : (n) (۱) خمیر پیدا کرنے یا ہونے کا عمل یا طریق عمل ؛ تخمیر ؛ جوش اُبال ۔ (۲) جوش ؛ ہیجان ؛ ولولہ ؛ حرکت ؛ اضطراب ؛ شورش ؛ کھلبلی ؛ بیچینی ؛ حرکت و عمل بعض اوقات (اچھے کاموں کے لئے) ؛ (کیمیا) تخمیر ؛ تخمیر کاری ؛ اختمار ؛ (حیوانیات) تخمیر؛ (نفسیات) ہیجان ؛ جوش ۔

Fenmentation tube : (n) (کیمیا) خمیر کاری نلی ۔

Fermentative : (a) (۱) خمیر اٹھانے والا ؛ خمیر آور ؛ خمیر انگیز ۔ (۲) تخمیری ؛ خمیر کا ؛ خمیر سے متعلق یا خمیر کی نوعیت کا ؛ خمیری ۔ (۳) مائل بہ خمیر ؛ مائل بہ خمیر انگیزی ۔ (٤) پُر جوش ؛ پُر ہیجان ؛ جوش آور ؛ اشتعال انگیز ؛ مفسد ۔ (٥) (کیمیا) اختماری ؛ مُخمّر ۔

Fermentatively : (adv.) خمیریت ؛ تخمیری طور پر ؛ مائل بہ تخمیر ہو کر پُر جوش طریقے سے ؛ فساد انگیزی سے ۔

Fermentativeness : (n) تخمیر ؛ خمیر انگیزی ؛ خمیر آوری ؛ جوش؛ اُبال ؛ ہیجان ؛ اشتعال یا اشتعال خیزی؛ فساد انگیزی ۔

Fermentatory : (a) خمیری ؛ تخمیری ؛ ہیجان ؛ اشتعال ؛ فساد انگیزی ؛ خمیر کا یا اس سے متعلق ۔

Fermented : (a) (کیمیا) خمیر اُٹھا ہوا ؛ (حیوانیات) تخمیر شدہ ؛ (کیمیا) مُخمّر ۔

Fermented bread : (n) خمیری روٹی ۔

Fermented liquor : (n) (کیمیا) مُخمّر ؛ مائع ؛ شراب ۔

Feermentescible/-iscible : (a) خمیر پیدا کرنے یا خمیر بننے کے لائق ؛ خمیر انگیز ؛ ہیجان خیز ؛ اشتعال انگیز ۔

Fermenting : (n) (کیمیا) زیر اختمار ۔

Fermentive : (a) مائل بہ خمیر انگیزی؛ (کیمیا) مُخمّر ۔

Fermentotogist : (a) ماہر خمریات ۔

Fermentology : (n) علم خمریات ؛ وہ علم جو خمیر یا تخمیر سے بحث کرتا ہو ۔

Fermery/Farmery : اسپتال ؛ دار الشفاء ؛ شفاخانہ ؛ بیمار خانہ ۔

Fermi distribution : (n) (طبیعیات) فرمی تقسیم ۔

Fermi effect : (n) (طبیعیات) فرمی اثر ۔

Fermi level : (n) (طبیعیات) فرمی سطح ۔

Fermi threshold : (n) (طبیعیات) فرمی دہلیز ۔

Fermiere : (a) [F.] سادہ طور پر تیار کیا ہوا دیہاتی کھانا ۔

Fermion : (n) (طبیعیات) فرمیان ۔

Fern : (n) [O.E. fearn.] (نباتیات) پھول نہ دینے والے پودوں کی ایک قسم ؛ فرن ؛ سرخس ؛ فرن کا پودا یا اُس کا وہ ورق نما عضو (جو بعض غیر پھول کے پودوں میں شاخ اور پتّوں کے جوڑ پر پیدا ہوجاتا ہے اور جو معمولی پودوں کے پتوں سے مختلف ہوتا ہے) ؛ (نباتیات) کرف ؛ سرخس ؛ فرن ۔

Flowering fern/Royal-: ایک قسم کی فرن جس میں لمبے دو پتیا ورق نما عضو ہوتے ہیں اور جن کے سرے پر تخمکون کی گچھیا ہوتی ہے ۔

Hard fern/ lady-/Male-/Prickly - : فرن کی مختلف قسمیں ۔

Fern bird : (n) عصفور کی طرح کا ایک پرندہ ؛ گوریا کی طرح کا ایک پرندہ ۔

Fern bracken : (n) فرنوں کا جُھنڈ ۔

Fern brake : (n) فرن کی گھنی جھاڑی ۔

Fern chafer : (n) ایک طرح کا بھونرا ۔

Fern like : (n) فرن سے مشابہ خصوصاً پتوں میں ۔

Fern-owl : (n) ایک قسم کی ابابیل (جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ رات کو بکریوں کا دودھ پی جاتی ہے) ؛ چھوٹے کان والا اُلّو ۔

Fern seed : (n) فرن کا بیج جس کے بارے میں عام طور پر فرض کیا جاتا تھا کہ وہ نا قابل دید ہوتا ہے اور جس کے پاس ہوتا ہے اُسے بھی غیر مرئیت بخشتا ہے ۔

Fern tree : (n) فرن کا درخت ؛ درخت والا فرن ۔

Fern web : (n) ایک طرح کا بھونرا ۔

Fern weevil : (n) (آسٹریلیا یا پیسفک آئرلینڈ) ایک سونڈ دار کیڑا (کرم دانہ یا گھن وغیرہ) جو فرن پر ہی بسر کرتا ہے ۔

Ferned : (a) فرن سے بھرا ہوا یا ڈھکا ہوا ۔

Fernery : (n) فرن خانہ ؛ فرن کا گملا ؛ وہ مقام جہاں فرن کو لگایا جاتا ہو ؛ وہ جگہ یا شیشہ کا گملا جس میں فرن کے پودے اُگائے جاتے ہیں ؛ (نباتیات) کرف زار ۔

Ferngale : (n) فرن شیریں ۔

Fernless : (a) بےغیر فرن کا ؛ بے فرن ۔

Ferntickle : (n) (عامیانہ) فرن کے بیج جیسا دھبا جو جِلد پر ہوتا ہے ؛ چھائیں ۔

Ferntickled : (a) جس کی جلد پر فرن کے جیسا دھبا ہو ؛ چھائیں دار ۔

Ferny : (a) (۱) فرن دار ؛ فرن سے بھرا ہوا ۔ (۲) فرن کا ؛ فرن سے متعلق یا فرن پر مشتمل ۔ (۳) فرن کے مشابہ ؛ فرن کے مانند ؛ فرن جیسا ۔

Ferocious : (a) [L.'ferox'.] بے رحم ؛ خوں خوار ؛ خوں آشام ؛ درندہ صفت ؛ ظالم ؛ سفّاک ؛ ہلاکت خیز ؛ مضرت رساں ؛ تند خو ؛ آتش مزاج ؛ غضب ناک ؛ تخریب کار ؛ مخرّب ؛ تباہ کن ؛ نقصان پہنچانے والا ؛ جابر ؛ وحشی ؛ بربری ؛ (حیوانیات) خوں خوار درندہ ۔

Ferociously : (adv.) بے رحمی سے ؛ خوں خواری سے ؛ خوں آشامی سے ؛ سفّاکانہ ؛ تخریب کاری سے ؛ ہلاکت خیزی سے ؛ وحشیانہ ؛ جابرانہ ۔

Ferociousness : (n) بے رحمی ؛ خوں خواری ؛ درندگی ؛ خوں آشامی ؛ تخریب کاری ؛ ہلاکت خیزی ؛ تند خوئی ؛ آتش مزاجی ؛ جوش ؛ سرگرمی ؛ اشتعال ۔

Ferocity : (n) جوش ؛ جوشیلا پن ؛ تندخوئی ؛ غضب ناکی ؛ آتش مزاجی ؛ ظلم ؛ خوں خواری ؛ سفّاکی ؛ بربریت ؛ وحشی پن ؛ غیر متمدنیت ؛ جابریت ؛ بےرحمی ؛ درندگی ؛ درندہ پن ؛ (حیوانیات) بےرحمی ؛ درندگی ؛ خوں خواری ۔

Feronia : (n) (نباتیات) (جنسیات) کیتھ ۔

-ferous : (suffix.) [L. -fer] (۱) لاحقے کے طور پر صفت کے بعد لگایا جاتا ہے ؛ صفتی لاحقہ ۔ (۲) آور ؛ خیز ؛ انگیز ؛ دار ؛ (بہ طور لاحقہ) ۔

Ferox : (n) [L.'ferox.'] ایک بڑی قسم کی مچھلی ؛ ٹراؤٹ مچھلی جو بڑی جھیل یا تالاب کے میٹھے پانی میں پائی جاتی ہے اور جس کا گوشت بہت لذیذ ہوتا ہے ۔

Ferrate : (n) [L.'ferrum'.] (کیمیا) فریک ایسڈ کا ایک نمک ؛ فریٹ ؛ نمک آہن ۔

Ferreous : (a) [L.'ferreus'.] (۱) آہن آمیز ؛ لوھے سے متعلق ؛ لوھے پر مشتمل یا لوھے کا حامل ۔ (۲) مثل آہن ؛ آہن جیسا ؛ لوھے جیسا ؛ (سختی میں) ؛ آہن نما یا آہن جیسا (رنگ) ۔ (۳) (کیمیا) آہنی ؛ آہن آمیز۔

Ferret : (n) [OFr. fuiret.] (۱) نیولے کی قسم کا ایک نیم پالتو جانور جو خرگوشوں اور چوھوں کو اُن کے بلوں سے بھگانے یا اُن کا شکار کرنے کےلئے پالا جاتا ھے ؛ خرگوش مار ؛ فیرٹ ۔ (۲) ڈھونڈھنےوالا ؛ کھوج لگانے والا ؛ جاسوس ۔ (۳) وہ طیّارہ جو راڈار اور اس کے سگنلوں کا پتا لگانے کےلئے مناسب آلات سے مُزیّن ھوتا ھے سُراغ لگانے والا طیّارہ ؛ سراغ جُو طیّارہ ۔ (٤) (کیمیا) فیریٹ ؛ (حیوانیات) نمس ؛ سفیدنیولا ۔

Ferret : (n) [Cf. it. 'fioretti'.] مضبوط ؛ ریشمی یا سوتی فیتہ ۔

Ferret : (v) (۱) فیرٹ جانور کے ذریعہ شکار کھیلنا ؛ خرگوش مار سے خرگوش کا شکار کرنا ۔ (۲) (فیرٹ کے ذریعہ)خرگوشوں، چوھوں وغیرہ کو سوراخوں اورزمین سے بھگا دینا۔ (۳) تعاقب کرنا ؛ ستانا ؛ تنگ کردینا ؛ ناك میں دم کردینا ؛ پیچھے پڑجانا ؛ بھگا دینا ۔ (٤) (کسی جگہ کو) تلاش کرنا ؛ ڈھونڈنا ؛ تلاش کرنا ؛ کھوج لگانا ؛ سراغ لگانا (راز یا مجرم وغیرہ کا) ؛ چھان مارنا (کتاب ، مکان ، جیب وغیرہ) ؛ ڈھونڈ نکالنا ۔ (۵) out اور up کے ساتھ کھوج نکالنا ؛ دریافت کرلینا ؛ کھود کھود کر نکالنا ؛ روشنی میں یا منظر عام پر لےآنا ؛ پردے سے باہر لانا ۔

Ferret badger : (n) نیولے کی شکل یا قسم کا بچہ دینے والا جانور ۔

Ferret eye : (n) ایك تیز پرواز ہنس جس کی آنکھوں کے گرد سرخ دائرے ھوتے ھیں ۔

Ferret-polecat ; (n) پول کیٹ اور فیرٹ کے نسلی اختلاط سے پیدا شدہ ایك چالاك فیرٹ ؛ دوغلا فیرٹ ؛ مخلوط النسل خرگوش مار ۔

Ferreter : (n) فیرٹ کے ذریعے شکار کرنےوالا یا اُس کے ذریعہ خرگوشوں، چوھوں وغیرہ کا بھگا دینے والا ؛ تعاقب کرنے والا ؛ تلاش کرنے والا ؛ سُراغ لگانے والا ؛ دریافت کرلینے والا ؛ متلاشی ؛ متعاقب ؛ دریافت کنندہ ؛ سُراغ جُو ۔

Ferreting : (n) مضبوط ریشمی یا سوتی فیتہ ۔

Ferretout : (v) هوشیاری ، مستعدی ، انہماك اورچابك دستی کے ساتھ کسی چیز کا سُراغ لگانا ۔

Ferretto : (n) [L.'ferrum'.] گندھك یا سفید توتیا کے ساتھ کشتہ کیا ھوا تانبہ جو شیشوں کو رنگنے کے کام آتا ھے ۔

Ferrety : (a) (۱) فیرٹ کا یا فیرٹ جیسا ۔ (۲) چڑ چڑا ۔ (۳) جاسوسانہ ۔

Ferrid-/Ferr- : جزو ترکیبی جو لوھے کے (انتہائی قوت پیوستگی کا حامل) ھونے پر دلالت کرتا ھے ۔

Ferriage : (n) [f. ferri+age.] (۱) کشتی میں بھر کر یا سوار کرکے لے جانا ۔ (۲) کشتی کا کرایہ ۔

Ferric : (a) [L.ferrum+ic.] (۱) لوھے کا ؛ لوھے سےمتعلق ؛ لوھے سے نکالا ھوا ۔ (۲) (کیمیا) اس کا اطلاق ان مرکبات پر ھوتا ھے جن میں لوہا یا فولاد اپنی انتہائی قوتِ پیوستگی رکھتا ھو ، مثلاً فیرك ایسڈ ؛ ایك مفروضہ تُرشہ ($H_2 FeO$) جو ان نمکیات میں جنھیں Ferretes کہاجاتا ھے موجود سمجھا جاتا ھے؛ (کیمیا) فیرك ؛ آہنی ۔

Ferric alum : (n) (کیمیا) لوہ پھٹکری ۔

Ferricyan hydric acid/Ferricyanic acid : ایك طرح کا فولادی تُرشہ ($H_4 Fecy_6$) ۔

Ferricyanide : (n) فیری اَن ہائیڈرك ایسڈ کا نمك ؛ ایك قسم کے فولادی تُرشے کا نمك ۔

Ferricyanogen : (n) (Fecyz) ایك مفروضہ اساس جز مستقل جو Ferricyan hydric ایسڈ میں موجود سمجھا جاتا ھے ۔

Ferrier : (n) ناخدا ؛ کشتی کا نگہبان ؛ کشتی کی دیکھ بھال کرنے والا ؛ کشتی چلانے والا ؛ مانجھی ۔

Ferrier : (n) دیکھو Farrier

Ferrier's experiment : (n) (نفسیات وغیرہ) فیریر کا اختبار ۔

Ferriferous : (a) [L.'ferrum'+ (i) FERPUS.] آہن دار ؛ حامل آہن ؛ آہن خیز ؛ لوھےوالی ؛ جس میں سے لوہا نکلے ؛ جس میں لوہا موجود ھو ؛ آہنی ؛ (کیمیا) آہن خیز ؛ آہن دار ۔

Ferriferous rocks : (n) آہنی چٹانیں ؛ آہن دار چٹانیں ؛ آہن خیز چٹانیں ۔

Ferris : (n) [f. the name of G. W. G. 'Ferris' U. S . engineer.] چرخ ہنڈولے کا موجد امریکی انجینیئر جس نے ۱۸۹۳ء میں کولمبیا کی عالمی نمائش کےلئے شکاگو میں چرخ ہنڈولے (فیرس وہیل) کا ڈیزائن تیار کیا تھا ۔

Ferris wheel : (n) چرخ ہنڈولا (جو بچوں کی تفریح کے لئے ہوتا ہے جس کی شکل ایک بڑے پہیے کی سی ہوتی ہے اور جس میں بیٹھنے کی جگہیں بنی ہوتی ہیں اور جو عمودی حالت میں تیزی سے گردش کرتا ہے) ۔

Ferrite : (n) [L. 'ferrum'+ITE.] (۱) (معدنیات) لوہے کا غیر طبعی ہائیڈرو کسائڈ جس کے مرکبات غیر معین ہوتے ہیں ؛ فیرائٹ ۔ (۲) (کیمیا) فلزاتی اکسائڈ کے ساتھ لوہےکے اکسائڈ کا ایک مرکب؛ کچا لوہا ؛ کچدھات آہن ؛ فیرائٹ ۔

Ferro- : (comb.) [f. L.'ferrum'.] (۱) جزو ترکیبی بمعنی لوہا؛ آہن خصوصاً معدنیات کی ان قسموں کےناموں کے ساتھ آتا ہے جن میں لوہا موجود ہوتا ہے ۔ (۲) لوہے کے 'ferric' کی بجائے اب 'ferrous' مرکبات بنانے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Anti ferro : ضد فیرو ۔

Ferro-alloy : (n) (کیمیا) لوہے کا بھرت ؛ فیرو بھرت ؛ (معدنیات) آہنی بھرت ۔

Ferro-aluminium : (n) (کیمیا) فیر و المونیم ۔

Ferro-calcite : (n) کیلسائٹ کی ایک قسم جس میں لو ہے کا کاربونیٹ ہوتا ہے اور جو ہوا لگنے پر بھورا ہوجاتا ہے ۔

Ferro-carbon : (n) (کیمیا) فیرو کاربن ۔

Ferro-chrome : (n) (کیمیا) فیرو کروم ۔

Ferro electirc : (a) (طبیعیات) فیرو برقی ؛ لوہ برقی ۔

Ferro electric material : (n) (طبیعیات) فیرو برقی مادہ ۔

Ferro electric properties : (n) (طبیعیات) فیرو برقی خواص ۔

Ferro electrics : (n) (طبیعیات) فیرو برقیات ۔

Ferro magnetic material : (n) (طبیعیات) فیرو مقناطیسی مادہ ۔

Ferro-paper : (n) (فوٹوگرافی)فیرو کاغذ ؛ عکس آہنی کا غذ ۔

Ferro-print : (n) (فوٹوگرافی) عکس آہنی چھاپہ ۔

Ferro unanium : (n) لوہے اور یورنیم پر مشتمل ایک خام دھات ۔

Ferro vandium : (n) [ferro + vanadium.] لوہے اور وینڈیم کا خام مرکب جو اسپات اور ڈھلائی کا لوہا بنانے کے کام آتا ہے ۔

Ferrocyanhydric acid/Ferrocyanic- : (n ) ایک چہار اساسی ترشہ ($H_4FeCy_2$) جو سفید بلوری شکل کا ہوتا ہے ۔

Ferrocyanide : فیروسیانہائڈرک ایسڈ کانمک جیسےپوٹاشیم فیروسیانائڈ ۔

Potassium ferrocyanide : (n) پوٹاش کا زرد پروشیئیٹ ۔

Ferrocyanogem : (n) ایک مفروضہ جزو مستقل ($Fe\ Cy_2$) جو فیروسیانائڈ میں موجود سمجھا جاتا ہے ۔

Ferromagnetic : (a) مقناطیسی (یعنی وہ جو صرف magnetic ہو مگر Dia magnetic نہ ہو) ؛ مزید دیکھو Paramagnetic ؛ فیرو مقناطیسی ؛ لوہ مقناطیسی ۔

Ferromagnetism : (n) (طبیعیات) فیرو مقناطیسیت ؛ مزید دیکھئے Paramagnetism ۔

Ferromanganese : (n) لوہے اور مینگنیز کا مرکب (جس میں ۱۵فیصد اور اس سے زیادہ مینگنیز ہوتا ہے) ۔

Ferrometer : (n) (کیمیا) آہن پیما ۔

Ferronickle : (n) لوہا اور نیکل ملی ہوئی ایک خام دھات جو کبھی کبھی نیکل فولاد بنانے کے کام آتی ہے ۔

Ferrophosphorus : (n) لوہے اورفاسفورس کی ملی ہوئی خام دھات ۔

Ferroprussiate process : (n) بلوپرنٹ تیار کرنے کا عمل یا طریق عمل ۔

Ferrosilicon : (n) لوہا اور سیلیکون ملی ہوئی ایک خام دھات جس میں ۱۵ سے ۹۵ فیصد تک سیلیکون ہوتا ہے اور جو پگھلے ہوئے فولاد کو ڈی آکسیڈائزڈ کرنے اور سیلیکون اسٹیل بنانے کے کام آتا ہے۔

Ferroso- : (comb.) [mod. L.'ferrous'.] جزو ترکیبی بمعنی Ferrous۔

Ferroso-ferric oxide : (n) فیروسوفیرک آکسائیڈ ؛ لوہے کا ایک اکسائڈ ($Fe_3O_4$)۔

Ferrotungsten : (n) لوہا جس میں معینہ مقدار میں ٹنگسٹن ملا ہوا ہو۔

Ferrotype : (n) [Ferro+Type.] (۱) ایک طریقہ جس کے ذریعہ لوہے کے باریک ورق پر مثبت تصویریں (پوزیٹو فوٹوگراف) اتاری جاتی ہیں ؛ اس طرح عکس اتارنے کا عمل۔ (۲) اس طرح اتارا ہوا عکس یا تصویر ؛ (فوٹو) فیروٹائپ ؛ ٹین ٹائپ۔

Ferrous : (a) [L.'ferrum'+OUS.] (کیمیا) ایک اصطلاح جس کا اطلاق ایسے مرکبات پر ہوتا ہے جن میں لوہے کے دو حصے ہوتے ہیں یا جن میں لوہا ایک divalent کی حیثیت سے ہوتا ہے؛ (مثلاً فیرس آکسائڈ) فیرس ؛ آہنی۔

Ferrrous oxide : (n) فیرس اکسائڈ ؛ ایک مرکب جس میں لوہے کے جزو ہوتے ہیں (Feo) ؛ زنگ۔

Ferrous sulphate : (n) (کیمیا) ہیراکسیس ؛ زاج سبز۔

Ferroxyl indicator : (n) (کیمیا) فیروکزل مظہر۔

Ferruginate : (v) [L. 'ferrugo.'] (۱) لوہے کی رنگ یا خواص کو زنگ آلود کرنا۔ (۲) لوہے کو مرکب سے بھر دینا یا رنگ دینا۔

Ferruginated : (a) زنگ آلودہ۔

Ferrugineous : (a) دیکھو Ferruginous

Ferruginous : (n) (۱) لوہے کےزنگ کاحامل یا اس کی نوعیت کا؛ زنگ آلود ؛ زنگ نما ؛ زنگ دار ؛ لوہے کی نوعیت کا یا لوہے کا حامل ؛ آہن نما ؛ لوہے جیسا ؛ مثل آہن ؛ آہن دار ؛ جس میں لوہا یا لوہے کا زنگ بطور ایک کیمیائی جزو کے پایا جائے۔ (۲) لوہے کے زنگ جیسا (رنگ میں) لوہے کے زنگ جیسے رنگ کا ؛ سرخی مائل بھورا ؛ (کیمیا) لوہا بردار ؛ حدیدی ؛ آہن دار؛ (نباتیات) زنگاری ؛ زنگ نما۔

Ferruginous : (n) سرخی مائل بھورا رنگ۔

Ferruginous-colour : (n) لوہا بردار رنگ۔

Ferruginous-quartz : (n) (کیمیا) لوہا بردار سنگ مردہ ؛ لوہا بردار کوارٹز۔

Ferruginous roughleg/-legged hawk : (n) ایک قسم کا بڑا ہلکے رنگ کا اور کھردرا پیر والا شاہین یا باز۔

Ferruginous-sand stone : (n) (کیمیا) لوہا بردار رتیلا پتھر۔

Ferrule/Ferrel : (n) [L.'firiola'.] (۱) دھات کی بنی ہوئی رنگ یا ٹوپی جو چھڑی یا نلکی وغیرہ کے سرے پر مضبوطی کے لئے یا اُسے پھٹنے سے بچانے کےلئے لگائی جاتی ہے ؛ لکڑی یا چھڑی کی شام یا نلی کا سرا۔ (۲) کوئی بھی حلقہ یا اس طرح کا بندھن جو کسی چیز کی مضبوطی کےلئے یا کسی چیز کے ٹکڑوں کو بہم بستہ رکھنے کے لئے لگایا جاتا ہے۔ (۳) (اسٹیم انجن) ایک سوراخ دار ڈاٹ ، چھلّا یا بُش جو دود کش یا بوائلرمیں پانی تک گرمی پہنچانے والی نلی کےمنہ کو پھیلانے کےلئے لگائی جاتی ہے۔ (٤) (تاریخ) شام (چھڑی ڈنڈے وغیرہ کی) ؛ چوڑی کا جوڑ ؛ انگشتانہ ؛ (تشریح) حلقہٴ دندانی۔

Ferrule/Ferrel : (v) چھڑی ، نلکی وغیرہ میں چھلّا (رنگ) یا ٹوپی (کیپ) لگانا۔

Ferruled : (a) چھلے دار ؛ ٹوپی دار ؛ چھلاً یا ٹوپی لگی ہوئی (چھڑی یا نلکی)۔

Ferrum : (n) (کیمیا) حدید ؛ آہن ؛ لوہا (عُنصر ، دھات)۔

Ferry : (n) [f.the V.] (۱) وہ جگہ جہاں کشتیوں کے ذریعہ مال اور آدمیوں کو دریا وغیرہ کے اُس پار لے جایا جاتا ہے ؛ کشتیوں کی گذرگاہ۔ (۲) کشتیوں کے ذریعہ ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک آمد ورفت کی مناسب جگہ یا موقع ؛ گھاٹ ؛ کشتیوں کا اڈا۔(۳) (قانون) آدمی اور جانوروں کو کشتیوں کے ذریعہ ندی وغیرہ کےپار لانے لےجانے اور اس کام کےلئے محصول لگانے یا وصول کرنے کا حق ؛ کشتی پر اتارنے یا لےجانے کا حق ؛ کشتی کا محصول وصول کرنے

Ferry-place : (n) دریا وغیرہ پار کرنے والی کشتیوں کو ٹھہرنے کےلئے استعمال کی جانے والی یا قابل استعمال جگہ ۔

Ferry-push-car : (n) ایک لمبی چپٹی کار جو بہت زیادہ ڈھلواں جگہوں پر جہاں انجن کا کام کرنا مشکل ہوتا ھے ، انجن اور ڈبوں کے درمیان ایک پُل کے طور پر استعمال ہوتی ھے ۔

Ferry railway : (n) ایسا ریلوے جس کی پٹری دریائی راستے کی تہ میں ہوتی ھے اور جس کی گاڑی کےلئے ایک بلند عرشہ ہوتا ھے جو ٹرین کو سہارا دیتا ھے ۔

Fersmanite/Fersmannite : (n) [f. Aleksaudr E. 'fersman,' Russ. mineralogiot.] $(N_a C_a)_2 (Ti, C_b) S_i (O.F)_6$ ایک قسم کی دھات جو سوڈیم ، کیلشیم ؛ ٹیٹینیم اور کولمبیم سلیکیٹ کے فلورائڈ پر مشتمل ہوتی ھے ۔

Fersmite : (n) [as. pree.] ایک قسم کی دھات $C_a C_e. (C_b, T_i)_2 (O, F)_6$ جو سیریم اور ٹیٹینیم کے ساتھ کیلشسم اور کولمبیم کے اکسائڈ اور فلورائڈ پر مشتمل ہوتی ھے ۔

Fertile : (a) [L.f. 'ferre'.] (۱) کثرت سے پیدا کرنے والا : کثیر التولید : کثیر بار آور ؛ بار آور ؛ مثمر ؛ ثمر آور ؛ بچہ خیز ؛ کثیر زا ؛ ثمر خیز ؛ بہتات سے پیدا کرنے والا : زرخیز ۔ (۲) زرخیزی لانے یا بڑھانے والا ؛زرخیز کن ۔ (۳) ذکی ؛ حاضر دماغ ؛ سوجھ بوجھ والا ؛ خیال و تصور کی بھر پور قوت کا حامل ؛ رسا (دماغ، ذہن وغیرہ) ؛ تخلیقی؛ ایجادی؛ اختراعی ۔ (٤) کثیر؛ وافر ؛ بہ افراط ؛ فراواں ؛ بھرپور ۔ (٥) نمو خیز ؛ نشو و نما یا ترقی کےلئے موافق حالات یا بہت زیادہ امکانات مہیا کرنے والا ۔ (٦) (بیج یا انڈا) لائق نمو ؛ اپجاؤ ؛ بار آور ؛ ثمر آور ؛ ثمر خیز۔ (۷) حامل زر (زیرہء گل) ۔ (۸) تخمک یا حامل تخمک عضو کو نمو دینے یا بڑھانے والا ۔ (۹) حاملہ ہونے یا بچہ جننے کی صلاحیت رکھنے والی ؛ نطفہ قبول کرنے یا بچہ جننے کے لائق ۔ (۱۰) صلاحیت تولید کا حامل (مرد) ؛ قوی الباہ ؛ قوی النطفہ ؛ بچہ پیدا کرنے کی صلاحیت رکھنے والا ۔ (۱۱) (جنسی دور) جس میں ایک یا زیادہ (زندہ رہنے کے لائق) انڈے پیداہوں ۔ (۱۲) انڈا دینےوالی (شہد کی مکھی) ۔ (۱۳) تولیدی اشتقاقی مادے میں بدلے جانے کے لائق (جیسے F. uranium ) ۔ (١٤) (حیوانیات) زرخیز؛ (حیاتیات) بارآور؛ (زراعت) زرخیز ؛ خصب ؛ (طبیعیات) تاب ور ؛ تاب پذیر ۔

کا حق ؛ گھاٹ اترائی ۔ (٤) کسی سمندر یا بر اعظم کے پار سامان پہنچانے کےلئے ایک منظم ہوائی سروس یا فضائی راستہ ؛ آدمی یا سامان کی ہوائی نقل و حرکت (ایک جگہ سے دوسری جگہ تک) ۔ (٥) معبر ؛ گھاٹ (الکٹرانچ) فیری (بھرت) ۔

Ferry : (v) [OTeut.'farjan'.] (۱) ناؤ یا کشتی کے ذریعہ پار اُتارنا یا لے جانا (آدمی ، سامان وغیرہ) ۔ (۲) (کشتی وغیرہ کا) دریا پر ادھر اُدھر جانا آنا ۔ (۳) جانا ؛ ناؤ یا کشتی کے ذریعہ دریا پار کرنا یا ہونا ؛ کشتی میں سوار ہوکر دریا پار کرنا ۔ (٤) (کشتی وغیرہ کا) دریا میں چلانا یا اُس کا انتظام کرنا ۔ (٥) (ہوائی جہاز کا) کارخانے یا بندرگاہ سے ڈیلیوری کی جگہ تک یا ایک اڈے سے دوسرے اڈے تک پرواز کرنا ۔ (٦) ہوائی جہاز کے ذریعہ مال کی نقل و حمل کرنا ۔

Ferry-boat : (n) مسافر کشتی ؛ مسافروں کو دریا یا کسی آبنائے کے پار لے جانے لانے والی کشتی ۔

Ferry bridge : (n) (۱) ایک قسم کی کشتی جس میں ریلوے ترین دریا یا خلیج کے اس پار لانی لے جانی جاتی ھے ؛ ریل گاڑی کو دریا پار کرانے والی کشتی ۔ (۲) ایک معلق یا تیرتا ہوا ڈھانچہ جو گھاٹ سے لچکیلے طور پر بندھا ہوا ہوتا ھے اور جس سے کشتی کو آنے جانے میں سہولت ہوتی ھے ۔

Ferry car : (n) ایک ریل روڈ کار جو عموماً بڑے کارخانوں میں حدود کے اندر جابہ جا جہاز سے آتے ہوئے مال کی تقسیم یا لانے جانے والے مال کو جمع کرنے یا اسے کارخانے میں لےجانے یا وہاں سے لانے کے لئے استعمال کی جاتی ھے ۔

Ferry-electric : (a) فیری برقی ۔

Ferry-flat : (n) کرائے کی کشتی کےطور پر استعمال ہونےوالی ایک چپٹے پیندے کی کشتی ۔

Ferry-house : (n) (۱) خانہء نا خدا ؛ کشتی کی نگہبانی یا دیکھ بھال کرنے والے کے رہنے کا مکان ۔ (۲) جہاز گھاٹ پر بنا ہوا وہ مکان نما ڈھانچہ جس پر عموماً ٹکٹ آفس ؛ ویٹنگ روم اور مسافروں کے لئے دیگر سہولتوں کا انتظام رہتا ھے ۔

Ferry man : (n) دیکھو Ferrier

Fertile cell : (n) (حیوانیات) زرخیز خلیہ ۔

Fertile crescent : (n) (تاریخ) ہلال زرخیز ۔

Fertilely : (adv.) زرخیزی سے ؛ بارآوری سے ؛ کثیر زائی سے ؛ بچہ خیزی سے ؛ ثمر خیز طور پر ؛ تخلیقی یا اختراعی طور پر ؛ رسا ہو کر ؛ کثرت سے ؛ افراط سے ؛ بھر پور طور پر ۔

Fertileness : (n) (۱) زرخیزی ؛ بارآوری ؛ ثمر خیزی ؛ کثیر زائی ؛ پیداواریت ؛ جننے یا پیدا کرنے کی صلاحیت ؛ صلاحیت تولید یا تولیدی صلاحیت ؛ پودوں کی نشو و نما کےلئے ضروری غذا یا حالات مہیا کرنے کی صلاحیت ؛ مخصوص پیداواری صلاحیت ؛ قوت پیداوار ؛ پیداواری طاقت ۔ (۲) شرح تولید یا تولیدی شرح (کسی آبادی کی) ؛ (تجارت) زرخیزی ؛ (حیوانیات) زرخیزیت ؛ (زراعت) زرخیزی ؛ خصب ؛ (حیاتیات) باروری ۔

Fertility : (n) دیکھو Fertileness

Fertility : (a) (۱) زرخیزی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) مسلک زرخیزی کا یا اس سے متعلق نیز متعلق نیز زمین اور اس پر بسنے والے حیوان اور انسان کی زرخیزی یا قوت پیداوار میں اضافہ کرنے کا یقین کیا ہوا ۔

Fertility cult : (n) (۱) مسلک زرخیزی ، پودے ، جانور اور انسان کی زرخیزی یا کثیر زائی کےلئے فطرت کی پرستش کرنے کا ایک طریقہ ۔ (۲) اس طریقے کے پیروں کی جماعت ۔

Fertility gradient : (n) (شماریات) زرخیزی ڈھلان ۔

Fertility meter : (n) (زراعت) خصب پیما ۔

Fertility rate : (n) (تجارت) شرح زرخیزی ؛ شرح بارآوری ۔

Fertilizability/Fertilisability : (n) بارآور ہونے یا کئےجانے کی صلاحیت ؛ صلاحیت حمل ؛ صلاحیت بارآوری ؛ خصوصاً وہ مدت جب انڈا یا بیضہ حیوانیہ نطفہ قبول کرنے یا عمل بار آوری میں مؤثر طور پر حصہ لینے یا تعاون کرنے کے لائق ہوتا ہے ۔

Fertilizable/Fertilisable : (a) لائق زرخیزی ؛ زرخیز کئے جانے کے لائق ؛ قابل حمل ؛ لائق بارآوری ؛ بارآور ہونے یا نطفہ قبول کرنے کے لائق ؛ زرخیزی پذیر ؛ جسے زرخیز بنایا جاسکے ۔

Fertilization/Fertilisation : (n) (۱) زرخیز بنانے یا ہونے کا عمل یا طریقہ ؛ زرخیز بنانا یا ہونا ۔ (۲) (حیوانیات) حاملہ کرنا ؛ بارور کرنا ؛ بار آوری (خاص کر نباتیات میں) ؛ (حیوانیات) باروری ؛ (حیاتیات) دو گمٹی ملاپ ؛ جُفتہ سازی ؛ (نباتیات) اخصاب ؛ زرخیز سازی ۔

Fertiliztion cone : (n) بار آور مخروطہ ؛ داخل ہونے والا ۔

Fertilization membrane : (n) ایک جھلی نما مزاحم تہ جو بیشتر انڈوں کی سطح سے ، ایک حیوان منویہ کے داخل ہونے کے فوراً بعد جدا ہوتی ہے اور اس طرح ایک سے زیادہ حیوان منویہ کے دخول کو مانع ہوتی ہے ۔

Fertilize : (v) (۱) زرخیز کرنا یا بنانا ؛ زمین کو پیداوار کے قابل بنانا ؛ قابل زراعت کرنا ۔ (۲) (حیاتیات) (پودوں کےمادہ خلیے ، کسی انڈے ، کسی مادہ یا مادہ عضو میں) نر عنصر کو داخل کرکے اسےبارور کرنا ؛ مثمر کرنا ؛ ثمرور کرنا ؛ پھل دار بنانا ؛ میوے دار بنانا (خاص کر نباتیات میں) ؛ بار آوری کا باعث ہونا ۔ (۳) (جنسی مخالف کے جرثومی خلیے کا) بارآوری میں معاون ہونا ۔ (٤) اکسانا؛ بڑھانا؛ ترقی دینا؛ تحریک دلانا؛ بڑھاوا دینا ۔ (٥) کسی شے کو بارور کرنا یا زرخیز بنانا خاص کر زمین میں کھاد ڈالنا؛ (حیوانیات) زرخیز بنانا ؛ بارور کرنا ۔

Fertilized : (a) (حیاتیات) بارور؛ (زراعت) خصیب ۔

Fertilized egg : (n) (حیوانیات) بارور شدہ بیضہ ۔

Fertilizer : (n) (۱) کھاد ؛ زمین کو زرخیز بنانے والی چیز ؛ زرخیزبنانے والا ۔ (۲)مثمر یا بارور کرنے والا؛ بار آور ؛ نمو بخشنے والا ؛ ذہن کی تخلیقی صلاحیتوں کوبڑھانےوالا؛ پودوں کوبارور کرنے والا عامل بازیرہ، گل ؛ (کیمیا) کھاد؛ (حیاتیات) بارور ساز ؛ (زراعت) زرخیز گر ؛ کھاد ۔

Artificial fertilizer : (کیمیا) مصنوعی کھاد ۔

Chemical fertilizer : (کیمیا) کیمیائی کھاد ۔

Mineral fertilizer : (کیمیا) معدنی کھاد ۔

Natural fertilizer : (کیمیا) قدرتی کھاد ۔

Potash fertilizer : (کیمیا) پوٹاش کی کھاد ۔

Fertilizer analysis/-grade : (n) (۱) کسی مخلوط یا مرکب (مثلاً کسی مقوی دوا یا حیوانی غذا) میں موجود تمام عامل اجزا کی مقدار یا فیصد کی تفصیل ۔ (۲) مصنوعی کھاد میں نائٹروجن، فاسفورک ایسڈاورپوٹاش کی فی صد مقدارکی تفصیل۔

Fertilizin : (n) ['fertilize +in'] (کسی انڈے سے پیدا شدہ ، حیوان منویہ کو چپکالینےوالاایک لیسدار مادہ جو استقرارحمل یا باروری کےابتدائی مراحل میں ایک اہم رول ادا کرتا ھے ۔

Feru : (n) [yoruba.] افریقہ کے ایک درخت سے نکالا جانے والا ریشہ جو رسّے بنانے کے کام آتا ھے ۔

Ferula : (n) [L.] (۱) (نباتیات) سونف ؛ بڑا سویا ؛ جنس ہینگ ۔ (۲) (طالب علموں کو) سزادینے کی قمچی ؛ لاٹھی ؛ چھڑی ؛ ڈنڈی ؛ پھٹی وغیرہ ۔ (۳) (جراحی) لکڑی کی ایک لمبی کھپچی (جو ٹوٹی ہوئی ہڈی کی مرہم پٹی کے بعد اوپر باندھ دی جاتی ھے)۔

Ferula Asadulcis : (n) (نباتیات) انجدان ۔

Ferula Asafetida : (n) (۱)(نباتیات) ہینگ ؛ حلتیت ۔ (۲) (نباتیات) شجرِ ہینگ ۔

Ferula Galbaniflua : (n) (نباتیات) باریجہ ؛ جواشیر ۔

Ferula kurdica : (n) (نباتیات) بیوزہ ۔

Ferulaceous : (a) سونف یا بڑے سوئے کے مشابہ ؛ سونف جیسے ڈنٹھل والا ۔

Ferulaic/Ferulic : (a) دیکھو Ferul (a) ic acid

Ferulic acid : - $C_{10}H_{10}O_{40}$ ایک طرح کا سفید بلوری ترشہ

Ferule : (n) [L.'ferula.'] (۱) (نباتیات) سونف ؛ بڑا سوا ؛ جنس ہینگ ۔ (۲) (طالب علموں کو) سزا دینے کی قمچی، لاٹھی، سونٹا، چھڑی، ڈنڈا، پھٹی وغیرہ ۔ (۳) پھٹی یاقمچی سے دی جانے والی سزا ۔ (٤) مکتبی تادیب ۔

Ferule : (v) قمچی یا سونٹے سےمارنا ۔

Fervency : (n) [L.'ferventem.'] (۱) گرم یا دہکتا ہوا ہونے کی حالت یاصفت؛ شدّت حرارت(شاذ) ۔ (۲) (مجازاً) دماغ کی گرمی ؛ جوش عقیدت ؛ جوش ؛ ولولہ ؛ ذوق شوق ؛ چاہت ؛ گرمجوشی ؛ اشتیاق ؛ سرگرمی ؛ گرمیء جذبات ۔

Fervent : (a) [L.f.'fervera'.] (۱) گرم ؛ جلتا ہوا ؛ دہکتا ہوا ؛ جوش کھاتا ہوا ؛ اُبلتا ہوا ۔ (۲) تند مزاج ؛ تیز مزاج ؛ آتشیں مزاج (شخص وغیرہ) ۔ (۳) بےحد مشتاق؛ مستعد؛ سرگرم ؛ پُرجوش (شخص وغیرہ) ۔ (٤) (جھگڑا، تکرار، ہنگامہ وغیرہ کے لئے) غضبناک ؛ پُرجوش ؛ پُرغیظ ؛ زوردار ؛ اشتعال انگیز ؛ جذبات کو برانگیختہ کرنے والا ؛ مشتعل ؛ برانگیختہ ؛ غیظ انگیز ۔

Fervently : (adv.) (۱) اُبلتے ہوئے ؛ جوش کھاتےہوئے ؛ دہکتے ہوئے؛ گرمی سے ۔ (۲) تند مزاجی سے ؛ بےانتہا مشتاق ہوکر ؛ سرگرمی کے ساتھ ؛ پرجوش طورپر ؛ مشتعل اندازمیں ؛ شوق سے؛ گرم جوشی سے ۔

Ferventeness : (n) (۱) گرمی؛ حرارت ؛ جوش ؛ اُبال ۔ (۲) تند مزاجی؛ اشتیاق ؛ سرگرمی ؛ جوش ؛ مستعدی ۔ (۳) غضبناکی ؛ اشتعال ؛ برانگیختگی؛ اشتعال انگیزی۔

Ferveous : (a) پُر جوش ؛ سرگرم ؛ مشتاق ۔

Fervescent : (a) [L.'fervescere'.] گرم ہوتاہوا؛ جوش میں آتا ہوا ؛ سُلگتا ہوا ۔

Fervid : (a) [L. f. 'fervere'.] (۱) (عروض و شعر) جلتا ہوا ؛ دہکتا ہوا ؛ اُبلتا ہوا ؛ بہت گرم ؛ سوزاں ؛ تاباں ؛ ملتہب ۔ (۲) (مجازاً) پُرجوش ؛ برانگیختہ ؛ مشتعل؛ تمتاتا ہوا ۔ (۳) مشتاق ؛ حریص ؛ آرزومند؛ بااشتیاق ؛ پُرشوق ۔

Fervidity : (n) شدید حرارت یا حدت ۔

Fervidly : (adv.) (۱) سوزاں طورپر ؛ اُبلتے ہوئے ؛ دہکتے ہوئے ؛ سرگرم طورپر ؛ برانگیختگی سے ؛ پُرجوش انداز میں مشتعل ہوکر ؛ ؛ مشتاقانہ اور آرزومندانہ ۔

Fervidness : (n): (۱) حرارت ؛ گرمی ؛ سوزش ؛ تپش ؛ حدت ؛ اُبال ؛ التہاب ۔ (۲)جوش ؛ انگیختگی ؛ اشتعال؛ اشتعال انگیزی ۔ (۳) اشتیاق ؛ آرزومندی ؛ ذوق شوق ۔

Fervour/Fervoor : (n) [L.'fervere.'] (۱)تپش ؛ حرارت؛ گرمی ؛ شدید حرارت ۔ (۲) سرگرمی ؛ جوش ؛ شوق ؛ شغف ؛ تندی ۔ (۳) (طب) گرمی ؛ سوزش ؛ حرارت تپ ۔

**Fesapo :** (منطق) چوتھی قیاس منطقی کی چوتھی ضرب (جس میں ایک عام منفی کبریٰ اور ایک عام مثبت صغریٰ کے ملنے سے ایک خاص منفی نتیجہ برآمد ہوتا ہے) کی نمائندگی کرنے والا ایک لفظ جو اصول بالا کو یاد رکھنے کےلئے استعمال کیا جاتا ہے ؛ (نفسیات) فیساپو ۔

**Fescennine : (a) [L.f. 'fescennia.']** ہجو آمیز ؛ طعنہ آمیز اشعار یا گیت ؛ فحش، بیباک اشعار یا گیت ؛ شادیوں میں گائی جانے والی گالی ۔

**Fesciles of isoglosses :** (لسانیات) لسانی خطوط فاصل کا مجموعہ ۔

**Fescue : (n) [L. 'festuca.']** (۱) لکڑی یا تنکا جس سےپڑھاتے وقت بچوں کو حرف وغیرہ بتاتے ہیں ۔ (۲) بربط بجانے کا مضراب یا زخمہ ۔ (۳) ایک قسم کی گھاس ۔

**Fescue foot : (n)** جانوروں کے پاؤں کی ایک بیماری ۔

**Fesse : (n) [L.'fascia.']** (نقابت) ڈھال کے بیچوں بیچ دو افقی خطوط ۔

**Party per fesse :** (ڈھال کےلئے) بیچ سے ایک افقی خط کے ذریعہ دو حصوں میں منقسم کی ہوئی ۔

**Fesse : (n)** (عامیانہ) ایک ہلکا نیلارنگ ۔

**Fesse-point : (n)** ڈھال یا جہاز کی پُشت کا صحیح مرکز ۔

**Fesse-ways/-wise : (n)** افقی طورپر ؛ افقی سمت میں ؛ افق کے متوازی ۔

**Festa : (n) [It.]** عید ؛ تیوہار ؛ مذہبی جشن ؛ شاندارضیافت ؛ چھٹی کا دن ۔

**Festal : (a) [L. 'fostum.']** (۱) جشن کاجلسے کا ؛ تیوہار کا ؛ تقریب کا؛ تقریبی ۔ (۲) بشاش ؛ خوش وخرم ؛ بارونق ؛ خوشی و خرمی کا ؛ مسرت کا ۔ (۳) جشن یا تیوہار کے شایان شان ؛ تیوہار جیسا ۔

**Festal : (n) :** جشن ؛ تیوہار ؛ عید ؛ عیش وعشرت ؛ چہل پہل ؛ خوشی وخرمی ؛ رونق ۔

**Festally : (adv.)** جشن کے طورپر ؛ خوشی وخرمی ؛ جلسہ مناتے ہوئے ۔

**Fester : (n) [L.'fistula.']** (۱) (قدیم معنوں میں) نالی دار زخم یاناسور ۔ (۲) (موجودہ) پکتاھوا یا ٹیس مارتا ہوا زخم ؛ پھوڑا (جس میں مواد بھرا ہو) فساد جلد ؛ جراحت ۔ (۳) سوزش ؛ سڑن ۔ (٤) (طب) چرك ؛ پیپ دار پھوڑا ۔

**Fester : (v) :** (۱) (زخم یاپھوڑے کا) پك جانا ؛ مواد سےبھرجانا؛ پیپ پڑجانا؛ گھاؤ کا پك جانا ۔ (۲) ٹیس مارنا؛ سوزش ہونا ۔ (۳) سڑجانا ؛ گل جانا ؛ متعفن ہونا ؛ خراب ہونا ؛ بگڑنا ۔ (٤) جلنا ؛ کڑھنا ۔ (٥) (تیز زہر وغیرہ کا) اپنے ارد گرد کے حصے کو زہر آلود کردینا ؛ پکا دینا ؛ ٹیس پیدا کرنا یا کردینا (نیزمجازاً) ۔ (٦) (مجازی معنوں میں) سڑن پیدا کرنا ؛ پکادینا ؛ پکنے کا باعث ہونا ؛ ٹیس پیدا کردینا ۔

**Festerment : (n)** پکنے، سڑنے یا پیپ پڑنے کی حالت یا اس کاعمل ؛ سوزش ؛ سڑن ؛ فساد؛ (بول چال میں) متعفن تو دہ ؛ عفونت ؛ سڑتا ہوا ڈھیر ؛ غلاظت کا انبار ۔

**Festilogy/Festology : (n) [L.'festum.']** کلیسائی تیوہاروں کا رسالہ یا کتابچہ ۔

**Festinate : (v) [L.'festinatus.']** جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ رفتار بڑھانا ؛ جلد تر کرنا ؛ تیزی لانا ۔

**Festinately : (adv.)** جلد بازی سے ؛ عجلت سے ؛ تیزی سے ۔

**Festination : (n)** عجلت ؛ جلدبازی ؛ تعجیل ؛ (طب) سرع ؛ تُند قدمی ۔

**Festino : (n)** (منطق) دوسرے قیاس منطقی کی تیسری ضرب (جس میں عام منفی کبریٰ اور خاص مثبت صغریٰ مل کر ایک خاص منفی نتیجہ پیدا کرتے ہیں ) کی نمائندگی کرنےوالا ایک لفظ جو اصول بالا کو یادرکھنے کےلئےاستعمال کیا جاتا ہے ؛ (نفسیات) فیسٹینو ۔

**Festival : (n) [L.'festivus.']** (۱) عید ؛ تیوہار ؛ جشن ؛ رنگ رلیاں ؛ جلسہ؛ خوشی کی تقریب ؛ خوشی منانے کا دن ؛ جشن عید ؛ سرور ؛ شادمانی ۔ (۲) گانےبجانے کی محفل ؛ محفل سرود ؛ محفلِ رقص وسرود ۔ (۳) (سماجیات) تیوہار ۔

**Royal festival :** (سیاسیات) جشن ۔

**Festival : (a)** جشن کا ؛ عید کا ؛ تیوہار کا ؛ جشن عید یا تیوہار سے متعلق ؛ روز عید جیسا ؛ روزجشن کی مثل ۔

**Festive : (a) [L.'festivus.']** (۱) مثل جشن ؛ عید جیسا؛ سرور آمیز؛ خوشی آور ؛ سرور انگیز ؛ خوش ؛ شادماں ؛ بشاش ؛ خوش و خرم ۔ (۲) جشن یا جلوس یا جلسے کا ؛ تیوہار کا ۔ (۳) کھانے کھلانے کا شوقین ؛ خوش طبع ؛ زندہ دل ؛ رنگیلا ؛ عیش و نشاط کا شائق ؛ جشنی ؛ ضیافتی ؛ یارباش ۔

Festoony : (a) تورن کا یا اس سے متعلق یا اس کے مانند ۔

Festucine : (a) [L.'festuca.'] (۱) پیال نما رنگ کا ؛ زردی مائل رنگ کا ۔ (۲) چھپٹیوں جیسی ٹوٹ پھوٹ کےلئے ایک صفت ۔

Fet : [OE. 'fetian.'] (عامیانہ) Fetch (v) کا مترادف ۔

Feta : (n) [It. 'fetta.'] بھیڑ یابکری کے دودھ سے تیار کیاھوا پنیر جو نمک زدہ ھو ۔

Fetal : (a) جنینی ؛ جنین سے متعلق ؛ (نباتیات، حیوانیات) جنینی ۔

Fetalism : (n) (حیوانیات) جنینیت ۔

Fetalization : (n) مرحلۂ جنینی (حیوان اور انسان) ۔

Fetation : (n) حمل ؛ رحم میں جنین کی موجودگی ؛ (طب) حمل ؛ نموئے جنین ۔

Fetch : (n) [origin unkn.] ہم زاد ؛ سایہ ؛ طیف ؛ پیکر خیالی؛ وہمی صورت ؛ روح ۔

Fetch : (n) [f. fetch (C).] (۱) اُٹھالانے یا لے آنے کا عمل (شخص یا چیز کو) ؛ آنسو نکالنے، آہ بھرنےاور سانس لینے کا عمل ؛ خوش کرنے یا راغب کرنے کا عمل ۔ (۲) سخت محنت ؛ کوشش یا جاں فشانی ؛ سعی بلیغ ؛ طویل جد وجہد ۔ (۳) حیلہ ؛ داؤ پیچ ؛ عیّاری ؛ چال ؛ چال بازی ؛ فریب ؛ دھوکا ؛ مغالطہ ۔ (٤) (جہاز رانی) جہاز کے رخ پھیرنے کا عمل (کسی خلیج یا کھلے سمندر کی) ایک نقطہ سے دوسرے نقطے تک مسلسل پھیلاؤ کا خط ۔ (٥) (برطانیہ بول چال) آواز کا بیٹھنا یا پکڑنا خصوصاً اُکھڑی اُکھڑی سانس ؛ اندر کھینچی ہوئی سانس نیز ضیق نفس ؛ سانس لینے میں تکلیف ۔ (٦) سبک رفتاری ؛ بہاؤ ؛ سبک پروازی ۔

Fetch : (v) [OE. 'fece (e) an.'] (۱) لے آنا؛ لانا؛ اُٹھالانا ؛ تلاش کرکے لانا(شخص یا چیز کو) ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچانا یا لے جانا، لے آنا ۔ (۲) نکالنا ؛ خارج کرنا (آنسو، خون وغیرہ) ۔ (۳) (کسی چیز کا) نفع ملنا ؛ بکنا ؛ قیمت آنا؛ قیمت پر اُٹھنا یا اُٹھانا ۔ (٤) کشش میں آنا ؛ کھنچتے چلے آنا ۔ (٥) (بول چال میں) چرانا ؛ چوری کرنا ؛ لےبھاگنا ؛ بھگالے جانا ؛ اُڑالے جانا ؛ لے آنا ۔ (٦) (بعید) منبع سے کھینچ لانا (شاذ) ۔ (۷) (سانس) لینایا کھینچنا؛ (آہ) بھرنا؛ کراہنا ؛ کراہ کی آواز نکالنا ؛ (مچھلی کا جال) کھینچنا ۔ (۸) (گھونسہ) رسید کرنا ؛ مارنا ؛

The festive season : کرسمس کا موقع ؛ عیدکا ہفتہ ؛ ٢٤/ دسمبر سے شروع ھونے والا ہفتہ یاعشرہ ۔

Festively : (adv.) بطورجشن ؛ عید کی طرح کا ؛ شادمانی کے ساتھ ؛ بشاشت سے ؛ ہنسی خوشی سے ؛ زندہ دلی سے ؛ خوش طبعی سے ۔

Festivity : (n) (۱) (تحریر وغیرہ میں) شستگی ؛ پاکیزگی ؛ لطافت ؛ خوش اسلوبی ؛ سلاست ۔ (۲) شادی ؛ جشن ؛ تیوہار ؛ عید ؛ ہنسی خوشی ؛ مذاق ؛ دل لگی ؛ خوش طبعی ؛ شگفتہ مزاجی ؛ زندہ دلی ؛ رنگ رلیاں ؛ شادمانی ؛ عیش وعشرت ؛ ضیافت ؛ خوشی وخرّمی ۔ (۳) پُرمسرت موقع ؛ خوشی کی تقریب ؛ تقریب شادی ؛ شاندار ضیافت ؛ جشن کاروز ؛ روز جلوس ؛ تیوہار کا دن ۔ (٤) (جمع میں) جلسے یا جشن کی کاروائی یا روداد ۔

Festivous : (a) مسرور؛ شادماں ؛ خوش ؛ بشاش؛ خوش طبع؛ زندہ دل ؛ رنگیلا ؛ ضیافتی ؛ کھانے کھلانے کا شوقین ۔

Festoon : (v) [Fr. 'feston.'] (۱) ہار یا زنجیر کو دو نقطوں کے درمیان انحنائی شکل میں لٹکانا یاٹانگنا ۔ (۲) ہاروں یا زنجیروں سے یا ان کی مثل آراستہ کرنا ؛ گل کاری کرنا ؛ پھول کی طرح کرنا ۔ (۳) فیسٹون یا تورن بنانا ؛ فیسٹون کی شکل میں رکھنا ۔ (٤) فیسٹون یا تورن کے ذریعہ دونقطوں کو ملانا یا جوڑنا ۔ (٥) (دندان سازی) دانت کے اوپر بنے ھوئے مصنوعی سونے کے دانت کو اس طرح بنانا کہ بافت کے پیچ وخم سےمل جائیں اور اس کے ساتھ ایک ھو جائیں ۔ (٦) مصنوعی دانت کو دانت کی جڑ میں یا اس کے سامنے اس طرح ڈھالنا کہ قدرتی مسوڑھے سے بالکل مشابہ ھوجائیں ۔

Festoon : (n) [It.festone.] (۱) پھولوں کاہار؛ پتوں اورپھولوں کا ہار ؛ گلبند ؛ ہلال گل ؛ فیتوں اور پھولوں کا بنایا ھوا ہار جو کسی بلند مقام (دیواریا دروازےوغیرہ) پر لٹکایا جائے ۔ (۲) (تعمیرات) پھولوں یا پتوں کا ہار یا زنجیر جو دونقطوں کے درمیان انحنا کی شکل میں لٹکی ھوئی ھو ؛ اسی طرح کا کندہ کیا ھوا یا ڈھالا ھوا آرائشی ہار ؛ تورن ؛ عمارت وغیرہ میں اس قسم کے کندہ کئے ھوئے ہار (تو رن) وغیرہ ۔ (۳) (طیوریات) شکرے یا باز کی چونچ کا آگے نکلا ھوا حصہ ۔ (٤) (تاریخ) جھالر ؛ بیل بوٹا ۔

Festoonery : (n) ہار ؛ تورن ؛ مالا کی طرح بنی ھوئی یا رکھی ھوئی چیزیں ۔

(۳) یاد کرنا ؛ واپس بلانا ؛ بازطلبی کرنا ؛ یاد دلانا ۔ (٤) بنانا ؛ پوراکرنا ۔ (٥) (جہاز رانی) آنا ؛ پہنچنا ؛ (کسی جگہ) ۔ (٦) ٹھہرانا ؛ روک لینا ؛ کھینچ لینا ۔

Fetch-water : (n) آب آور ؛ پانی نکالنے والا ؛ پانی لانے والا ؛ وغیرہ ؛ بہشتی ؛ سقا ؛ آورندۂ آب ۔

Fetcher : (n) لانے والا ؛ کھینچنے والا ۔

Fetching : (a) دل کش ؛ دل فریب ؛ تحسین آمیز ؛ جالب ۔

Fetchingly : (adv.) دل فریبی سے ؛ تحسین آمیز طور پر ؛ دل کشی سے ۔

Fete : (v) (۱) کسی کے اعزاز میں دعوت کرنا؛ ضیافت دینا؛ دعوت دینا ؛ خاطر مدارا ت کرنا ۔(۲) کسی کے احترام یا یاد گار کے طور پر جشن منانا ؛ جشن منانا ۔ (۳) بڑھا چڑھاکر تعریف کرنا (کسی کی) ۔

Fete : (n) [MF. 'fete.'] (۱) کھلی جگہ میں تفریح یا اجتماع ؛ جشن ؛جلسہ ؛ عید؛ تیوہار ۔(۲)خوشی کا موقع؛ تفریح کادن ۔(۳) (رومن کیتھولک) کسی پیر یا اولیا اللّٰہ کے نام کا دن منانا جس کے نام پر بچے کا نام ہو ۔

Fet-champetre : (n) کھلی فضا میں جشن منانا ؛ دیہاتی جشن ؛ گھر سے باہر جاکر جشن منانا ۔

Fete-day : (n) تیوہار یا جشن کا دن ۔

Fete-galente : (n) اٹھارھویں صدی میں فرانسیسیوں کا گڈریوں کا روپ بنا کر تفریح کےلئے کسی مضافاتی جگہ میں اجتماع ۔

Feterita : (n) [Sudanese Arab.] باجرے کی قسم کا ایک سوڈانی غلّہ ۔

Fetial/Fecial : (a) [L. fetialis.] (تاریخ روما) جنگ کے اعلان اورصلح نامے کے متعلق ؛ نقیبی ؛ نقیب شاہی کا اُس کے متعلق ؛ ڈپلومیٹک ؛ سفارتی ، ایلچی کی خدمت سے متعلق ۔

Fetial/Fecial : (n) روما کے مذہبی مقتداؤں اور رہبروں اور رہبروں کی جماعت کا ایک رکن ۔

Feticulture : (n) (طب) جنین پروری ؛ صحّیات عمل ۔

لگانا ؛ جڑنا ؛ (ضرب) لگانا (عامیانہ) ۔(۹) یقین دلا دینا ؛ متیقن کرنا ؛ راضی کرلینا (To and around کے ساتھ۔(۱۰) خوش کرنا؛ راغب کرنا؛ تحسین حاصل کرنا ۔(۱۱) (عام بول چال میں) پورا کرنا ؛ کامل بنانا یا کرنا ؛ انجام دینا ؛ مکمل کرنا یا بنانا(حرکت وغیرہ) ۔(۱۲) خاتمہ کرنا؛ قتل کرنا (کسی شخص کا) ؛ تمام کردینا؛ جان سےماردینا ۔ (۱۳) (جہازرانی) پہنچنا ؛ پہنچ جانا؛ داخل ہونا ؛ (متروک) چکر سے جانا؛ دائرہ بنانا ؛ (کشتی کا) جانا اور آنا ؛ جہاز کا لنگر دینا ۔ (١٤) (اسکاٹستان) مشکل سے سانس لینا ؛ ضیق نفس میں مبتلا ہونا ۔

Far-fetched : دور از کار ۔

To fetch a compass/ - circuit : چکر سے جانا یا چکر کا راستہ اختیار کرنا ۔

To fetch and carry : چیزوں کو لانا لےجانا ؛ چیزوں کو لئےلئے پھرنا ؛ خدمت گذاری کرنا ۔

To fetch head way/- sternway : آگے یا پیچھے کی طرف جنبش کرنا ۔

To fetch the wate/-pump : پمپ میں پانی ڈال کر اسے چالو کرنا ۔

To fetch way : توڑکر ڈھیلا کردینا یا لٹکا دینا ۔

Fetch - : فعل کا جزو ترکیبی بمعنی لانے والا ؛ کھینچنے والا وغیرہ (مثلاً Fetch-water) ۔

Fetch away : (v) ڈھیلا ہوجانا ؛ کُھل جانا ۔

Fetch candle/-light : (n) روشنی کا وہ شعلہ جو کسی موت سے پہلے اُس کے گھر سے قبرستان تک آتا جاتا ہوا نظر آتا ہے اور جسے موت کا اشاریہ سمجھا جاتا ہے ۔

Fetch down : دیکھو Bring down

Fetch of the sea : ساحل کافاصلہ نزدیک ترین ڈھال سے جس سےموجوں کی بلندی میں کمی بیشی ہوتی ہے ۔

Fetch out : باہر نکالنا ؛ سامنے لانا ؛ خارج کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ منکشف کرنا ؛ افشا کرنا ؛ کھولنا ۔

Fetch up : (v) (۱) ٹھہر جانا ؛ رک جانا ۔(۲) قے کرنا اُلٹی کرنا ؛ یا زیادہ تھوکنا ؛ کھنکھارکر بلغم نکالنا ۔

**Fetid/Foetid : (a) [L. f.'fetidus.']** بدبو دار ؛ متعفن ؛ سڑاند والا ؛ ناگوار ؛ کراہت آمیز ؛ نفرت انگیز ۔

**Fetid cress : (n)** ایک طرح کی یوروپی گھاس ۔

**Fetid marigold : (n)** مغربی امریکا کی ایک بدبو دار گھاس یا بوٹی ۔

**Fetie shrub : (n)** جنوبی امریکا کا ایک درخت جس کی شاخوں، پتوں اور پھل سے سفید دودھ نکلتا ہے جو گوشت کو گلا دیتا ہے ؛ پپیتا ؛ پپیا ۔

**Fetidity : (n)** عفونت ؛ سڑاند ؛ سڑن ؛ بو ؛ تعفن ؛ کراہت ؛ ناگواری ؛ نفرت انگیزی ۔

**Fetidly : (adv.)** نفرت سے ناگواری سے ؛ نفرت انگیز طور پر ۔

**Fetidness : (n)** سڑاند ؛ تعفن ؛ کراہت لانے والی (شے) ۔

**Fetii : (n) [Tahitian. fetii.]** لمبے چوڑے خاندان کا ایک فرد ؛ رشتہ دار ۔

**Fetiparous/Foetiparous : (n)** کچا بچہ جننے والی ؛ نامکمل بچہ جننے والی ۔

**Fetish/Fetich : (e) (n) [Fr. fetiche.]** (۱) (ابتداً) گینی کے ساحلی علاقوں کے حبشیوں کے ذریعہ کسی جنتر منتر یا کلید سحر کے طور پر استعمال ہونے والی یا کسی خوف کے باعث اُن کے ذریعہ احترام کی جانے والی کوئی چیز ۔ (۲) (بشریات) بے جان ؛ غیرذی روح جس چیز کی وحشی لوگ اس لئے پوجا کرتے ہیں کہ اس میں خاص جادو کی طاقت ہوتی ہے یا اس میں کوئی روح وغیرہ چھپی ہوتی ہے ؛ پوچمان شے ؛ فیٹش ۔ (۳) اصول یا عقیدہ جسے بے دلیل اندھا دھند مانا جائے؛ جس چیز کا حد سے زیادہ خبط ہو ؛ اندھا دھند مانا ہوا عقیدہ ۔ (٤) صنم ؛ بت ؛ معبود ۔ (٥) (نفسیات وغیرہ) فیٹش ؛ سامریہ ؛ مرجع پرستش ؛ مرجع لذت جنس ۔

**Fetish man : (n)** (۱) جادو کی طاقتوں کو قبضے میں رکھنے کا دعویٰ کرنے والا ؛ جادوگر ؛ کاہن ۔ (۲) جادوئی طاقت کی پرستش کرنے والا؛ سحر پرست ۔

**Fetish woman : (n)** (۱) جادو کی طاقتوں کو قبضے میں رکھنے کا دعویٰ کرنے والی ؛ جادو گرنی ۔ (۲) جادوئی طاقت کی پرستش کرنے والی ۔

**Fetisheer/Fetisher : (n)** ٹونا جادو کرنے والا ؛ جادو گر ؛ پروہت؛ کاہن ؛ ساحر ؛ جادوئی طاقت کی حامل سمجھ کر یا کسی خوف کے باعث احتراماً پرستش کی جانے والی شے ۔

**Fetishism/Fetichism : (n)** سحر پرستی ؛ اشیاء پرستی ؛ فیٹش پرستی ؛ صنم پرستی ؛ توہم پرستی ؛ اوہام پرستی ؛فیٹیشیت ؛ (نفسیات وغیرہ) فیٹیشیت ؛ سامریت ؛ فیٹش بازی ؛ لمس لذتی؛ (دینیات) اشیاء پرستی ۔

**Fetishist/Fetichist : (n)** اشیاء پرست ؛ فیٹش پرست ؛ سحر پرست ؛ صنم پرست ؛ اوہام پرست (نیم صفتی معنوں میں) ۔

**Fetishistic/Fetichistic : (a)** فیٹش پرستی یا سحر پرستی کا ؛ اُس سے متعلق ؛ اُس سے متصف یا اُس کے مشابہ ۔

**Fetishize/Fetichize: (v)** فیٹش بنانا؛ بت بنانا ؛ بت یا معبود کی طرح (کسی شے یا شخص کا) احترام کرنا ؛ عبادت کے لائق بنانا ۔

**Fetlock : (n) [ME. 'fet lok, fytlok.']** (۱) گھوڑے یا ایسے جانوروں کے ٹخنے کا وہ پچھلا حصہ جہاں بالوں کا گچھا ہوتا ہے ۔ (۲) بالوں کا گچھا ۔ (۳) گھوڑے کے پاؤں میں ڈالی جانے والی ایک طرح کی بیڑی تاکہ وہ بھاگ نہ سکے ۔ (٥) (نقابت) مذکورہ بیڑی کا نشان (حیوانیات) ٹپق گاہ ؛ ٹخنہء اسپ ؛ (حیوانیات) موئے ٹپق گاہ ۔

**Fetlock-keep : (a)** جو گھوڑے کے ٹخنے کو ڈھانپ دے ۔

**Fetlock joint : (n)** گھوڑے کا ٹخنہ یا ٹخنے کا جوڑ ۔

**Fetlocked : (a)** (۱) بالوں کے گچھے والا ؛ جس کے ٹخنے میں پیچھے کی طرف بالوں کا گچھا ہو ۔ (۲) گھوڑا جس کے پاؤں میں بیڑیاں ہوں تاکہ بھاگ نہ سکے ؛ چھاناھوا ؛ بیڑی ڈالا ہوا ۔

**Feto-/Feti-/Foeto/-Foeti- :** سابقہ بمعنی جنین ۔

**Fetor/Foetor : (n) [L.fetor.]** سڑن ؛ بدبو ؛ تعفن ؛ گند ؛ تیز بدبو ؛ عفونت ؛ بخر ؛ نفرت انگیز ۔

**Fetter : (n) [OE. 'feter.']** (۱) زنجیرہ ؛ بیڑی ؛ پیکڑا ؛ جولان ؛ پالنگ ؛ پابند ۔ (۲) قید ؛ بند (جمع) قید؛ اسیری گرفتاری ۔ (۳) روک ؛ بند ؛ مزاحمت ؛ زنجیر پا ؛ (نیز مجازی معنوں میں) ۔

**Under fetters :** پا بہ زنجیر ؛ پا بہ جولا ں؛ مقید ؛ دربند ۔

Fetter : (v) بیڑی ڈالنا ؛ زنجیر پہنانا ؛ باندھنا ؛ پابہ زنجیر کرنا ؛ پابند کرنا ۔ (۲) (مجازاً) مزاحم ہونا ؛ حائل ہونا ؛ روک لگانا ؛ قید لگا دینا ؛ بندش عائد کرنا ؛ روڑا اٹکانا ؛ سدراہ ہونا ؛ روکنا ۔

Fettered : (a) پا بہ زنجیر ؛ پابستہ ؛ پابند ؛ مقید ؛ مسدود ؛ روکا ہوا ؛ بندھا ہوا ؛ بستہ ؛ (خصوصاً حیوانیات میں) جانوروں کے پاؤں جو جلدی تناؤ یا سختی کے باعث یا پیچھے کی طرف کھینچے ہونے ہونے کی وجہ سے چلنے پھرنے کے لائق نہ ہوں ۔

Fetterer : (n) بیڑی ڈالنے والا ؛ زنجیر پہنا نے والا ؛ باندھنے والا ؛ مزاحم ہونے والا ؛ حائل ہونے والا ؛ پابند کرنے والا ؛ سدِّ راہ ہونے والا ؛ روکنے والا ؛ مقید کرنے والا ۔

Fetterless : (n) بےروک ؛ بے قید ؛ آزاد ؛ بے بیڑی ۔

Fetterlock : (n) (۱) Fetlock کی بگڑی ہوئی شکل ۔ (۲) D کی بیڑیاں جن سےگھوڑے کی ٹانگیں باندھ دی جاتی ہیں تاکہ وہ بھاگ نہ سکے ۔ (۳) (نقابت) مذکورہ بیڑی کا نشان ۔

Fettle : (n) [f. fext.] (۱) حالت ؛ وضع ؛ (جسمانی) حالت ؛ (شاذ) دماغی یا ذہنی حالت ؛ حالت درستگی ۔ (۲) بھٹی میں استر کاری کا سامان ۔

In fine or good fettle : اچھی حالت میں ۔

Fettle : (v) [Origin doubtful.] (۱) (بول چال) تیار کرنا ؛ کام کے لائق بنانا ؛ درست کرنا ؛ مرمت کرنا ؛ ٹھیک کرنا ۔ (۲) استرکاری کرنا ؛ استر چڑھانا؛ استر لگانا ؛ (بھٹی وغیرہ ) مانجھنا ؛ رگڑنا ؛ صاف کرنا ؛ داغ دور کرنا؛ رگڑ کر چمکانا (ناہموار ڈھلی ہوئی چیزوں کو) ۔ (۳) (پالتو جانور) کھلانا اور نگہداشت کرنا ۔ (٤) (گھوڑے کی) دیکھ بھال کرنا؛ کھرہرا کرنا ۔ (٥) (مٹی کے برتن) فاضل مٹی کو جھاڑ کر صاف کرنا ؛ چکنا کرنا ۔ (٦) اون صاف کرنے والی مشین میں جمع شدہ ریشوں کو صاف کرنا ۔ (۷) معمولی باتوں کو بڑھانا(برطانوی بول چال) ۔ (۸) آگے بڑھنا ؛ ترقی کرنا ؛ اچھی یا بری طرح بسر کرنا ۔

Fettle : (n) پیال یا گھاس کا بنا ہوا باسکٹ یا ٹوکری کا دستہ ۔

Fettler : (n) (۱) درست کرنے والا ؛ کام کے لائق بنانے والا ؛ مرمت کرنے والا ؛ دیکھ بھال کرنے و الا ۔ (۲) بھٹی میں استر چڑھانے والا ؛ بھٹی کی استرکاری کرنے والا ۔ (۳) (برتن سازی میں) برتنوں کو چکنا اور صاف کرنے والا ۔

Fettling : (n) بھٹی کا استر ؛ بھٹی کے فرش پرڈالا ہوابالو یا کوئی ایساہی سامان جو بھٹی کو بچانے کےلئے ہو ۔

Fettstein : (n) [Ger. f. fetlet stein.] دیکھو Elaeolite

Fetus : جنین ۔

Full term fetus : (طب) کامل المیعاد جنین ۔

Fetwa : (n) [Arab.] فتویٰ ۔

Feu : (n) [OF.] دیکھو Feodary

Feu : (v) جاگیر عطاکرنا ؛ سالانہ مالگذاری پر زمین دینا ۔

Feu de joic : (n) [Fr.] فتح کی خوشی کے موقعے پر یا کسی تقریب میں لگاتار بندوقیں داغنا ؛ شلک ؛ سلامی ۔

Feu-farm : (n) [OE. 'feuterme.'] (۱) (اسکاٹستانی قانون) سالانہ لگان پر دی ہوئی اراضی ۔ (۲) سالانہ لگان ۔

Ferar : (n) سالانہ مالگزاری پر زمین جوتنے والا ؛ رعیت ؛ اسامی ؛ جاگیردار ۔

Feud : (n) [M.E.fede.] فساد ؛ خانہ جنگی ؛ لڑائی ؛ ہنگامہ ؛ جنگ و جدال ؛ مقابلہ ؛ دوامی یا دیرینہ عداوت جو دو یا زائد فرقوں یاقبیلوں یا خاندانوں یا افراد میں چلی آئی ہو ؛ خاندانی عدوات ؛ پرانی دشمنی ؛ پشتینی عدوات (جس میں گذشتہ غلطی یا اہانت کیلئے خونی انتقام لیاجاتا ھے) ، باہمی منافرت ؛ خونی عداوت ؛ انتقامی جنگ ؛ (نفسیات وغیرہ) دیرینہ نزاع؛ (تاریخ) خاندانی عداوت ؛ خاندانی دشمنی ؛ (سیاسیات) تنازعہ ؛ (خاندانی) جاگیر ۔

Deadly feud : خونی انتقام ؛ خونی عداوت ۔

Feud/ Feod : (n) (۱) خدمتی جاگیر ؛ کسی خدمت کے عوض ملی ہوئی جاگیر ۔ (۲) جاگیر ؛ اس طرح ملا ہوا علاقہ تیول ؛ (تاریخ) فیوڈ ؛ جاگیر ۔

Feud : (v) جھگڑا کرنا ؛ آپس میں جنگ کرنا ؛ خاندانی عداوت رکھنا ۔

Feud-bote : [OE.'feahp-bot.'] جھگڑے یا خونی انتقام میں شامل ہونے کا معاوضہ ؛ کسی کو قتل کرنے کا معاوضہ ۔

Feud duty : (n) سالانہ لگان ۔

Feudal : (a) (۱) جاگیر کا ؛ جاگیری ؛ جاگیر سے متعلق ؛ جاگیر کی نوعیت کا ؛ جاگیر رکھنے کا یا اُس سے متعلق ۔ (۲) جاگیری نظام کا یا جاگیری طریقے کا یا اس سے مشابہ ؛ جاگیر دارانہ ؛ اس نظام کے تحت موجود یا رہا ہوا ؛ (تاریخ) فیوڈل ؛ جاگیر دارانہ ؛ (سیاسیات) جاگیری ۔

Feudal age : (n) (تاریخ) فیوڈل دور ؛ دور جاگیرداری ۔

Feudal overlord : (n) (سیاسیات) جاگیردار ۔

Feudal state : (n) (تاریخ) جاگیردارانہ ریاست ؛ فیوڈل ریاست ۔

Feudal system : (n) جاگیردارانہ نظام ؛ جاگیر داری نظام ؛ جاگیری زمینوں سے متعلق مالک اور اسامی کے تعلقات پر مبنی عہدوسطیٰ کے دوران یورپ میں رائج کردہ نظام سیاست ۔

Feudal tenure : (n) (سیاسیات) جاگیری حقیت ۔

Feudalism : (n) نظام جاگیر داری یا اُس کے اصول ؛ طریقہ جاگیر داری ؛ جاگیریت ؛ منصبداری ؛ تعلقہ داری ؛تحصیل دار ؛ (نفسیات وغیرہ) (جاگیر داری ؛ جاگیرداری نظام ؛ (تجارت) جاگیر داری؛ (تاریخ) فیوڈلزم ؛ (سیاسیات) جاگیری نظام ؛ جاگیرداری ۔

Feudalist : (a) (۱) جاگیری نظام کا نمائندہ ؛ جاگیریت کا حامی ۔ (۲) عہدوسطیٰ کے جاگیری نظام کا ماہر ۔

Feudalistic : (a) جاگیریت کا؛ جاگیردارنہ ؛ نظام کا؛ جاگیری نظام کی نوعیت کا ؛ مائل بہ جاگیرداری ۔

Feudality : (n) (۱) جاگیریت ؛ جاگیری صفت یا حالت ۔ (۲) نظام یا اصول جاگیریت ؛ (جمع) جاگیردارانہ اصول ۔ (۳) جاگیردار حکومت ؛ جاگیری حکومت ؛ جاگیردارانہ اختیار یاقوت ؛ جاگیر ۔

Feudalization : (n) جاگیریت کو رائج کرنے کا عمل یا طریقہ ؛ جاگیری نظام رائج کرنے کا عمل یا طریقہ ۔

Feudalize : (n) جاگیرداری نظام کے تحت لانا ؛ (زمینوں کو) جاگیری اراضیات میں بدلنا ؛ نیز (افراد کو) جاگیری اسامی بنانا؛ جاگیریت کو رواج دینا ۔

Feudally : (adv.) جاگیردارانہ طور پر ؛ جاگیرداری طریقے سے ؛ نظام جاگیردارانہ کے تحت ۔

Feudary/Feodary : (n) (۱) (متروک) خدمات کے صلے میں جاگیر رکھنے والا ؛ جاگیری رعیت ؛ اسامی ۔ (۲) رعیت ؛ ملازم ؛ نوکر ؛ ماتحت ۔ (۳) حلیف ؛ شریک کار ۔

Feudary/Feodary : (a) جاگیری رعیت یا ماتحت ۔

Feudatory : (a) [med L. 'feudare.'] (۱) جاگیری ؛ متعلق بہ جاگیر ۔ (۲) اسامیوں یا خدمتگاروں کا یا اُس سے متعلق؛ جاگیریت کا وفادار؛ رعیت ۔ (۳) (تاریخ) جاگیری ؛ (سیاسیات) جاگیری ۔

Feudatory : (n) (۱) جاگیردار ؛ جاگیری حق ملکیت کے تحت زمین رکھنے والا ؛ جاگیری اسامی ۔ (۲) جاگیر؛ ماتحت تعلقہ داری یا جاگیرداری ؛ جاگیری ریاست یا علاقہ ۔ (۳) تعلقہ دار ؛ جاگیردار (تاریخ) جاگیردار ؛ فیوڈل ماتحت ۔

Feudist : (n) جاگیری قوانین کا ماہر ؛ جاگیری قانون داں ۔

Feudist : (n) (امریکا) خونی عداوت رکھنے والا ؛ خاندانی دشمنی رکھنےوالا ؛ خونی عداوت سے متعلق کتابیں رکھنےوالا ۔

Feuillage : (n) دیکھو Foliage

Feuillemorte : (a) [Fr.] خشک پتے کے رنگ کا ؛ بھورا یا زردی مائل بھورا ۔

Feuillet : (n) [F. dim. of feulle.] (ہیرا تراشی) نیم مدور ترشے ہوئے ہیرے میں مثلث نما پہلوؤں کے نوک دار سرے جس کی بنیادیں مرکزی اہرام کے مثلثوں کے سروں سے ملتی ہیں ۔

Feuilleton : (n) [F.f. 'feuillet.'] (۱) فرانسیسی (اور دیگر) اخباروں میں ایک یازیادہ صفحات کا وہ حصہ (اکثر نچلا) ؛ جو ہلکے ادب اور تنقید وغیرہ کے لئے ہوتا ھے ؛ کسی اخبار میں ہلکے ادبیات کا کالم ۔ (۲) اس حصے پر چھپا ہوا کوئی مضمون یا تخلیق ۔

Feuilletonist : (n) مجلہ یا اخبار میں ہلکے ادبیات کے کالم میں لکھنے والا ۔

Feuterer : تازی کتے رکھنے والا ؛ تازی کتوں کا نگہبان ۔

**Fever** : (n) [L.'febris.'] (۱) تپ ؛ بخار ؛ حرارت ۔ (۲) جوش ؛ ہیجان ؛ اشتعال ؛ بے چینی ؛ بےکلی؛ بےقراری ؛ اضطراب؛ تندی ؛ گرمی (طبیعت اور جذبات میں) ۔ (۳) دیوانگی ؛ خبط ؛ سودا ؛ دُھن ؛ لگن ۔ (٤) عجلت ؛ جلد بازی ؛ (طب) حُمّی ؛ (جمع) حمیات؛ بخار؛ تپ ؛ (نفسیات) ہیجان؛ اشتعال ۔

Adynamic fever /Asthelic fever : ضُعفی بخار ؛ تپ نہاکشی ۔

Burning fever : (n) تپ محرق ۔

Continued fever : (n) (طب) مسلسل بخار ۔

Eruptive fever : (n) نفاذی بخار ۔

Hectic fever : (n) تپ دق ۔

Hyperpyrexial fever : (طب) تپ محرقہ ۔

Inf lammatroy fever : (n) (طب) سوزشی بخار ۔

Intermittent fever : (n) (طب) تپ نوبہ ؛ باری کا بخار ۔

Malignant fever : (n) (طب) مہلک بخار ۔

Relapsing fever : (n) (طب) تپ راجعہ ؛ لوٹ آنےوالا بخار ۔

Remitlent fever : (n) (طب) تپِ لازمہ ؛ لازمی بخار ۔

Scarlet fever : وہ متعدی بیماری جس میں انتہائی حرارت ہوتی ہے اور جسم پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں نکل آتی ہیں اور گلے میں خراش ہوتی ہے ؛ خسرہ ؛ پھول متی؛ (طب) مخملك ؛ لال بخار ۔

Simple fever : (n) (طب) سادہ بخار ۔

Typhoid fever : تپِ محرقہ ؛ ٹائیفائڈ بخار ؛ (طب) محرقہ بطنی ۔

**Fever** : (v) (۱) بخار میں مبتلا کردینا ؛ بخار میں مبتلا کرنا یاہونا ؛ (مجازاً) بخارکی سی کیفیت پیدا کردینا۔ (۲) ہیجان میں مبتلا ہوجانایا کردینا ۔

**Fever bark** : (n) کونی چھال جس سے بخار کا علاج کیا جائے ۔

**Fever blister** : (n) تبخالہ ؛ بخار یازکام میں ہونٹ پر اُبھر آنے والا آبلہ ؛ (طب) تبخال ۔

**Fever box/-cabinet** : (n) مریض کے جسم کی حرارت کو بڑھانے کےلئے ایک برقی آلہ ۔

**Fever bush** : (n) (۱) ایک خوشبودار پودا ۔ (۲) بید کی قسم کا ایک سیاہ درخت ۔

**Fever chart** : (n) تپ خاکہ ؛ بخار کا چارٹ جس سے بخار کی کمی بیشی ظاہر ہو ۔

**Fever cup** : (n) ایک صراحی نماپودا جس میں حشرات الارض پھنس کر ان پودوں کی خوراك بن جاتے ہیں ۔

**Fever few** : (n) دیکھو Fearther-bow

**Fever gum** : (n) ایک نیلا گوند ۔

**Fever heat** : (n) بحران تپ ؛ بخار کی شدت ؛ بخار کی حالت میں انتہائی حرارت (نیز مجازاً) جب منہ کی حرارت ٦ء ۹۸ ڈگری سے تجاوز کر جائے ۔

**Fever nut** : (n) ایک قسم کےپودے کا بیج ۔

**Fever plant** : (n) ایک قسم کا پھول جو آغاز بہار میں شام کےوقت کِھلتا ہے ؛ مسائی بسنتی پھول ۔

**Fever root** : (n) امریکا کی ایک معمولی بوٹی ۔

**Fever sore** : (n) ہڈی کے ناسور یا استخوانی انحطاط کی ایک قسم کا نام ؛ ہڈی سڑنے کی ایک بیماری ۔

**Fever thrapy** : (n) بخار لا کر یا بخار کے ذریعہ کسی مرض کا علاج ۔

**Fever thermometer** : (n) حرارت پیما ؛ تپ پیما ۔

**Fever tick** : (n) جانوروں کے جسم پر بیٹھنے والا ایک کیڑا جس کے ذریعہ بخار اور جراثیم جانوروں کے جسم میں داخل ہوتے ہیں ۔

**Fever trap** : (n) ایسا مقام جہاں تپ کےجراثیم پائےجاتےہوں ۔

**Fever tree** : (n) (۱) گرم ملکوں کے ایسے پودے یا درخت جو ایسے خطے کے ہوں جہاں بخار کے آثار نہ پائے جائیں یا اس لئےلگائے جائیں تاکہ بخار کے علاج میں کام آئے ۔ (۲) نیلا گوند ؛ اکولپٹس کی قسم کا درخت ۔ (۳) آرائشی درخت ۔

**Fever twitch/Fevertwig** : (n) ایک قسم کا تلخ و شیریں پھل والا درخت ؛ بھلاوا ۔

**Fever weed : (n)** ایک قسم کا پودا ۔

**Fever wort : (n)** دیکھو Fever root

**Feveret : (n)** ہلکابخار ؛ خفیف حرارت ۔

**Feverfly : (n)** ایک قسم کا پودا ۔

**Feverish : (a)** (۱) جس میں تپ یا بخار کی علامتیں پائی جائیں ۔ (۲) (مجازاً) بے آب ؛ بے کل ؛ بے چین ؛ مضطرب ؛ بے قرار ۔ (۳) بخاری ؛ بخار کی نوعیت کا ؛ بخار سے متعلق ؛ بخار کے مانند ؛ بخار جیسا ۔ (٤) بخار آور ؛ تپ آور ۔ (٥) (جگہ وغیرہ) جہاں بخار پھیلا ہوا ہو ؛ بخار کاگھر ۔

**Feverishly : (adv.)** بے کلی سے ؛ بے قراری سے ؛ بیتابانہ ؛ مضطربانہ ؛ مبتلائے بخار کی طرح ۔

**Feverishness : (n)** (۱) بےکلی ؛ بیتابی؛ بے چینی ؛ بےقراری ۔ (۲) بخار کی کیفیت ؛ (طب) حرارت ؛ حالت تپ ۔

**Feverous : (a)** دیکھو Feverish

**Feverously : (adv.)** دیکھو Feverishly

**Few : (a) [OE. 'feawe.']** چند؛ چندایک ؛ تھوڑے ؛ تھوڑے سے؛ کچھ؛ مختصر ؛ زیادہ نہیں ۔

- **A faithful few/-select- :** چند ایک ؛ منتخب تعداد ۔
- **A few :** (عامیانہ، طنزیہ) بہت کچھ؛ بلاشبہ ؛ بے شک ۔
- **A good few :** خاصی تعداد میں ؛ خاصی مقدار میں ۔
- **A man of few words :** کم سخن آدمی ؛ کم سخن ۔
- **Eevery few days :** چند روز کی باری سے ؛ چند روز سے ۔
- **Every few hours :** چندگھنٹوں سے چند گھنٹوں پر ؛ چند گھنٹے بعد ۔
- **Not a few :** بہت سے ۔
- **Only a few :** چند ایک ۔
- **Quite a few :** بہتیرے ؛ بہت سے خاصی تعداد میں ؛ کثیر ۔
- **Some few :** چند ایک ؛ نا قابل لحاظ تعداد ۔
- **The few :** قلیل (تعداد، کثیر کے مقابلے میں) ؛ اقلیت ۔

**Few : (n)** قلیل تعداد ؛ اقلیت ۔

**Fewness : (n)** تعداد کی قلت ؛ کمی ۔

**Fewtrils : (n)** (بول چال) معمولی چیزیں ؛ ادنیٰ چیزیں ؛ چھوٹی موٹی چیزیں ؛ ادنیٰ بات ؛ خفیف سی مقدار ؛ تھوڑا سا ۔

**Fey : (a) [O.E. faege.]** (۱) جاں بلب؛ لب گور؛ قبر کےکنارے ؛ جانبلب ؛ اجل رسیدہ ؛ اجل گرفتہ ؛ مرتا ہوا ۔ (۲) مختل حواس (جیسے مرتے وقت) مخبوط الحواس ۔ (۳) متشعل اور غیر ذمہ دارانہ انداز میں پیش آنےوالا ۔ (٤) بےدماغ ؛ پاگل ۔ (٥) مس کیا ہوا ؛ چھوا ہوا ؛ پنسل سےہلکا سا خط کھینچا ہوا ۔ (٦) چھٹی حس رکھنے والا ؛ پیش بیں ؛ عاقبت اندیش ؛ غیب داں ؛روشن ضمیر ؛ غیر معمولی بصیرت رکھنے والا ؛ مستبصر ۔ (۷) بھوت پریت جیسا یا اُس سے متعلق ؛ خیالی موہوم؛ ناقابل عمل ؛ وہمی ؛ تخیل پرست ۔

**Fey/Feyne (n) :** دیکھو Fay/Feign : (v)

**Feyther : (n)** برطانوی بول چال میں Father کا متبادل ۔

**Fez : (n) [Turk.'fez.']** ترکی ٹوپی جو ترکوں کےقومی لباس میں ایک ضروری جزو کے طورپر استعمال ہوتی ہے ؛ یورپ اورامریکا میں زنانہ ہیٹ کے طورپراستعمال ہوتی ہے۔(جغرافیہ)فاس ۔

**Fezzani : (n) [f. 'Fezzn, in south westrn Libya.]** (۱)فیضان اور لیبیا کے حبشی اور عربی مخلوط النسل باشندے ۔ (۲) فیضانی باشندوں کا کوئی فرد ۔

**Fezzi : (n)[f. Fez, Morocco.]** مراقش کےمقام فیض کاباشندہ ۔

**Fiacre : (n) [Fr.]** چار پہیوں کی ایک چھوٹی گاڑی جو کرائے پر دی جاتی ہے ؛ فرانسیسی کرائے کی گھوڑا گاڑی ۔

**Fiance (masc.)/Fiancee(fem.) : (n) [f. F'fiance.']** منگیتر لڑکا یا لڑکی ؛ وہ مرد یاعورت جس کی منگنی ہو چکی ہو ۔

Fiant : (n) [L.] اٹرستانی لارڈ چانسلر کی عدالت کے نام منظوری کا پروانہ یاوارنٹ جس پر برطانوی سرکاری مہر ثبت ہو ۔

Fiar : (n) [origin doubtful.] (اسکاٹستان) قابل ارث جائداد یا جاگیر کا مالک ؛ وراثتی جاگیر دار ؛ معین حیاتی باجگذار کا برعکس ۔

Fiasco : (n) [It.] (۱) بوتل ؛ فلاسک ؛ شراب کی بوتل ۔ (۲) سخت نا کامی ؛ مضحکہ خیز نا کامی ؛ ثائیں ثائیں فش خصوصاً کسی ڈرامائی یا موسیقاتی پیش کش میں ۔

Fait : (n) [L.] (۱) اختیار دہی ؛ مختار بنانا ؛ کسی کام کا کسی کو اختیار دینا ۔ (۲) اختیاری فرمان ؛ مختاری کا حکم ؛ فرمان ؛ حکم ؛ کچھ کرنےیا کوئی چیز بنانے کا حکم ؛ بسازند ؛ بشود ۔

Fiat : (v) (۱) اختیار دینا ؛ مختاربنانا ؛ ایسا حکم یا فرمان جاری کرنا جس میں کسی کو کسی کا م کا اختیار دیا گیا ہو ۔ (۲) منظوری دینا (شاذ) ۔

Fiat-money: (n) (امریکا) زر (مثلاً ناقابل مبادلہ کا غذی کرنسی) جو سرکاری حکم کےذریعہ قانونی یا رائج الوقت بنا دیا جائے ؛ زرقانونی ؛ (تاریخ) کاغذی سکہ ؛ (تجارت) حکمی زر ۔

Fiatist : (n) (امریکا) زرقانونی کا حامی ؛ Fiat money کی حمایت کرنے والا ۔

Fib : (n) [Prob. short for filbb-fabb.] (۱) (بول چال) معمولی جھوٹ ؛ جھوٹ ؛ دروغ بیانی ؛ دروغ گوئی ؛ بےضرر جھوٹ ؛ گپ ۔ (۲)جھوٹا شخص ؛ دروغ گو ؛ لاغی ؛ گپی ؛ گپ باز ۔

Fib : (v) جھوٹ بولنا ؛ دروغ بیانی کرنا ؛ گپیں ہانکنا ۔

Fib : (n) مکا ؛ گھونسا ؛ ضرب ؛ صدمہ ؛ دھچکا ؛ چوٹ ۔

Fib : (v) (عامیانہ) (کسی کو) تیزی سےاور متواترگھونسے مارنا (جیسے مکا بازی میں) ۔

Fibber : (n) گپی ؛ گپ باز ؛ جھوٹا ؛ دروغ بیان ۔

Fible-fable : (n) [Redup.of Fable.] (بول چال) لغویات ؛ مہملات ؛ مہمل یاواہیات بات، خیال یا کام ۔

Fibre/Fiber : (n) [L.'fibra',of unknown origin.] (۱) (عضویات) دھاگہ نما اجسام یا ریشے جن کے ملنے سے حیوانیات و نباتات کی نسیجیں یا بافتیں بنتی ہیں ۔ (۲)ریشہ ؛ نس ؛ تار ؛ سوت ؛ دھاگہ نماریشے جن سے کپڑے یا دوسری چیزیں تیار ہوتی ہیں ۔ (۳)ریشہ دار چیز ؛ غیر ریشہ دار ساخت یا بناوٹ ۔ (٤) بناوٹ ؛ وضع ؛ ڈھنگ ؛ ساخت ؛ طبیعت ؛ سیرت (مثلاً Man of coarse fibres یعنی بےتمیز ، بدقوارہ) ۔ (٥) جڑ کا حصہ ؛ (کبھی کبھی) ٹہنی کا ایک حصہ ؛ نازک شاخ یا جڑ ۔ (٦)(حیوانیات،نباتیات)لیف ؛ الیاف ریشہ ۔ (۷) (نباتیات) نازک جڑ ؛ ریشہ ۔ (۸) (فلسفہ وغیرہ) ریشہ ؛ باریک نس ؛ (کیمیا) ریشہ ۔

Commissural fibre : (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) اتصالی ریشہ ۔

Nerve fibre : (تشریح، حیوانیات) عصبی ریشہ ۔

Projection fibre : (فلسفہ، نفسیات) برآمدریشہ ۔

Sweat fibre : (تشریح) عرقی ریشہ ۔

Traction fibre : (تشریح، حیوانیات) جرّی ریشہ ۔

Fibre board/Fiber- : (n) ریشوں کو دبا کر سخت موٹی جدری کی شکل میں بنائی ہوئی کوئی چیز ؛ ایسی چیزکی بنائی ہوئی کوئی تختی یا چیز ۔

Fibre cartilage : (n) (تشریح) غُضروف لیفی ؛ ریشی کُری ۔

Fibred : (a) ریشہ دار ؛ ریشہ لگاہوا(خصوصاً کنگھی میں) ۔

Fibre glass/Fiber- : (n) (۱)ریشہ نماشیشے جومختلف چیزوں کےبنانےمیں کام آتے ہیں ۔(۲) دیکھو Spun glass ۔

Fibre-gum : (n) سبزی کےریشوں کو الگ کرنے کا ایک اوزار ۔

Fibreless : (a) بےریشہ ؛ کم زور ؛ ناتواں ۔

Fibres of corti : (n) کاری کے ریشے ؛ قشری ریشے ۔

Finriform/ Fibrine : (a) ریشہ صورت ؛ ریشہ شکل ؛ ریشہ ساں ؛ ریشہ جیسا ؛ ریشہ نما ۔

Fibril : (n) [Mod. L. 'fibrilla.'] (۱) (عضویات) باریک یاچھوٹا ساریشہ ؛ ریشک ۔ (۲) عصب ؛ عضلہ وغیرہ میں کسی ریشے کا ایک حصہ، جزو یا ٹکڑا ۔ (۳) (نباتیات) جڑ کا سب سے باریک ریشہ یاریشے کا چھوٹا جز ؛ (حیوانیات، نباتیات) ریشک ؛ (فلسفہ، نفسیات) ریشک ۔

Fibrilla : (n) (dim. of . L.'fibra.'] دیکھو Fibril

Bridging fibrilla : (n) (حیوانیات) رابطہ ریشک ۔

Fibrillar : (a) ریشک کا : اُس سے متعلق ، اُس سے بنا ہوا یا اُس کی صفت کا ۔

Fibrillary : (a) دیکھو Fibrillar

Fibrillate : (v) (خون کا) ریشکوں میں بدل جانا ؛ لاجھے دار ہونا ۔

Fibrillated : (a) ریشک نما ساخت والا : ریشک ساختہ ؛ ریشکوں جیسا بنا ہوا ۔

Fibrillation : (n) (۱) ریشک ساختہ ہونا یا ہوجانا ؛ ریشہ دار گچھا ۔ (۲) ریشہ سازی ۔ (۳) (طب) اِرتجاف ۔ (٤) (طب) ریشہ سازی ۔

Fibrillatis : دیکھو Fibrillated

Fibrilliferous : (a) (حیوانیات) ریشہ بردار ۔

Fibrilliform : (a) ریشک ساں ؛ ریشک نما ؛ ریشک جیسا ۔

Fibrillose : (a) ریشک آمیز ؛ پُر ریشک ؛ نفیس طور پر مخطط یا دھاری دار ۔

Fibrin/Fibrine/Fibrina : (n) ایک سوت سی یا ریشہ نما چیز جو خون اور حیوانی مادے میں پائی جاتی ھے ؛ قابل انجماد زلال یا بے رنگ عرق جو حیوانات کی نسوں میں ہوتا ھے : نیز ایک ایسا ہی نباتی مادہ ؛ (کیمیا) مادۂ لیفی ؛ فائبرین ۔

Fibrin film : (n) انسانی خون کےمادوں سے تیار کی ہوئی نیم شفاف لچکیلی فلم جو عمل جراحی میں کام آتی ھے ۔

Fibrin foam : (n) انسانی مادوں سےتیار کیاہوا ایک اسپنجی مادہ جو عمل جراحی میں زخم سے خون نکلنے پر اُسے منجمد کرنے میں کام آتا ھے ۔

Fibrination : (n) خون میں فائبرین شامل کرنے یا ملانے کا یا طریقہ ؛ خون میں زلال شامل کرنے کا عمل ۔

Fibrino - : فائبرین کا جزو ترکیبی لیفین ۔

Fibrino-albuminous : (a) جس میں فائبرین اور البومین موجود ہو ۔

Fibrino-genetic/-genic/-genous : (a) زلال خیز ؛ زلال آور ؛ زلال یا فائبرین پیدا کرنے والا ۔

Fibrino-plastic : (a) فائبرین یا زلال کی ساخت میں شامل ۔

Fibrino-plastin : (n) ایک مادہ جو خون میں پایا جاتا ھے ۔

Fibrino-purulent : (a) جس میں ریم اور زلال کا مخلوط شامل ہو ؛ ریم اور زلال کے مخلوط پر مشتمل ۔

Fibrinogen : (n) فائبرین کے مرکب میں شامل ہونے والا ایک بیضیہ مادہ ؛ (کیمیا، حیوانیات) فائبرین افزا ۔

Fibrinolysis : فائبرین (خون میں پایا جانےوالا مادہ) کا کیمیاوی تغیر کے ذریعہ ٹوٹ کر گھُل جانے کی حالت ۔

Fibrinopenia : (n) (طب) قلت فائبرین ۔

Fibrinosis : (n) (طب) کثرت فائبرین ۔

Fibrinous : (n) زُلالی ؛ زُلال آمیز ؛ لیفینسنی ؛ فائبرین سے متعلق یا اس کی نوعیت کا ۔

Fibrinuria : (n) (طب) فائبرین بولی ۔

Fibro - : Fibre کا جزو ترکیبی بمعنی ریشہ دار ۔

Fibro-areolar : (a) ریشہ دار اور حلقہ دار یا جوڑے والی نسیجوں پر مشتمل ۔

Fibro-blast : (n) وہ خلیہ جس میں ریشہ دار نسیج فوراً مل جاتی ھے ؛ (حیوانیات) لیفی نہوض ۔

Fibro-calcareous : (a) ریشہ دار نسیجوں پر مشتمل اور چُنیلے یا آہکی اجسام کاحامل ۔

Fibro-cartilage : (n) ایک مضبوط لچکدار شے جس میں ریشہ دار نسیج اور غضروف کی ساخت اور صفت شامل ہوتی ھے ؛ (حیوانیات) غضروف لیفی ؛ ریشی کُری ۔

Fibro-cartilaginous : (a) ریشہ دار اور حلقہ دار نسیجوں سے مل کر بنا ہوا ۔

Fibro-cellular : (a) دیکھو Fibro-cartilaginous

Fibro-cenment : (n) اسبسطوسی سیمنٹ ؛ ایک طرح کی ریشہ دار معدنی شے جس کاغیراشتعال پذیر تختہ بنا یا چلتا ھے ۔

Fibro-chondritis : (n) فائبرو کارٹیلج کا ورم ؛ (طب) ورم غضروف لیفی ۔

Fibro-cystic : (a) ریشہ دار نسیجوں اور حصالوں یا تھیلیوں پر مشتمل ۔

Fibro-cystome : (n) ورم یا رسولی جس میں ریشہ دار نسیجیں اور جوف ھوں ۔

Fibro-elastic : (n) لچیلے اور ریشہ دار عناصر پر مشتمل (کوئی چیز) ۔

Fibro-ferrite : (n) (معدنیات) زرد رنگ کے ریشہ دار گچھو ں میں پایا جانے والا فیرک سلفیٹ ۔

Fibro-intestinal : (a) دوتہوں میں سب سے اندرونی تہ جس میں بعض بےریڑھ کے جانوروں کی درمیان جلد منقسم ھوتی ھے ۔

Fibro-myoma : (n) وہ عضلہ جس کے ورم میں ریشہ دار نسیجوں کی بڑی مقدار ھوتی ھے ؛ (طب) لیفی عضلی سلعہ ۔

Fibro myomata/Fibromyoma : (n) ریشے دار اور عضلاتی نسیج کا حامل ایک مخلوط ورم لیفی

Fibro-myomatous : (a) ایک طرح کا عصبی یا عضلاتی مرض جس میں ریشہ دارنسیجیں خاص طورپر ھوتی ہیں ۔

Fibro-myositis : (n) ریشے دار اور عضلاتی نسیج کی سوزش ۔

Fibro-neuroma : (a) دیکھو Fibro-myomatous

Fibro-nucleated : (a) نواتات (نیوکلی) کے ساتھ ملی ھوئی ریشہ دار نسیجوں سے مرکب ۔

Fibro plaster : (n) ریشوں سے بنایا ھوا مضبوط لیپ ؛ پلاسٹر ۔

Fibro plastic : (a) ریشہ آور ؛ ریشہ ساز (خصوصاً زخم سے رِستے ھوئے پنچھے سے بنی ھوئی نسیج کو کہتے ہیں ) ۔

Fibro-sarcoma : (n) ورم لحمی اور ورم لیفی کے درمیان کا ایک ورم ۔

Fibro-serous : (a) ریشہ دار اور خوننابی جھلّیوں کی نوعیت کا حامل ۔

Fibro-vascular : (a) (نباتیات) ریشہ دار اور قناتی نسیجوں سے مل کر بنا ھوا ۔

Fibroid : (a) ریشہ ساں ؛ ریشہ دار ؛ ریشہ نما ؛ لیفی ؛ ریشہ دار نسیج کے مشابہ (طب) لیفیہ ؛ لیفی سلعہ ؛ (تشریح) ریشہ دار ؛ لیفی ۔

Fibroid : (n) رحم کی سوجن ؛ ورم رحم ؛ (طب) ریشہ دار سوجن یا رسولی ۔

Fibroid change/-degeneration: (n) ریشہ یا ریشہ دار نسیج میں مریضانہ تبدیلی ؛ (مریضانہ طورپر ریشوں یا ریشہ دار نسیجوں میں بدل جانا) ۔

Fibroid phthisis : (a) (طب) ریشہ دارسِل ۔

Fibroid tumour : (n) (طب) سلعہ٫ لیفی ۔

Fibroin : (n) ایک کیمیائی مادہ جو ریشم، مکڑی کے جالوں اور اسفنجوں کے سینگ نما ڈھانچوں کا ایک عنصر خاص ھوتا ھے ۔

Fibrolite : (n) ایک ریشہ دار معدنی شے جو خاص طور پر الومینیم سلیکیٹ پر مشتمل ھوتی ھے ؛ کیمیا فائبرولائٹ ۔

Fibrolitic : (a) الومینیم سلیکیٹ کی حامل ایک ریشہ دار معدنی شے کا یا اس سے متعلق یا اس کی نوعیت کا ۔

Fibroma : (n) [L. 'fibra+oma] ورم لیفی ؛ ایک ریشہ دارورم یارسولی ؛ (طب) سلعہ٫ لیفی ؛ ریشکی رسولی ۔

Fibromatogenic : (a) ورم لیفی کو بڑھانے یا بڑا کرنے والا ۔

Fibromatoid : (a) ورم لیفی سے مشابہ ۔

Fibromatosis : (n) کثیر العناصر ورم لیفی کے ھونے کی یا اس کی علامت ظاہر کرنے کی حالت ۔

Fibromatous : (a) ورم لیفی سے متعلق ۔

Fibrome : (n) Fibroma کا متبادل ۔

Fibroplasia : (n) ریشے دار نسیج کے بننے کا عمل (مثلاً زخم کے بھرنے میں) ۔

Fibroplastic : (a) ریشے دار نسیج کے بننے کے عمل کے متعلق ۔

Fibrose : (a) (نباتیات) لیفی ؛ ریشہ دار ۔

Fibrose : (a) (طب) ریشہ بنانا ۔

Fibrosin : (a) (کیمیا) ریشے کی طرح ۔

Fibrosis : (n) (مرضیات)مریضانہ طورپر ریشہ دارنسیجوں میں بدل جانا ؛ (طب) لیفیت ۔

Fibrosis uteri : (n) (طب) لیفیت رحم ۔

Fibrositis : (n) (طب) ورم لیفی ؛ ریشکی ورم ۔

Fibrotic : (a) (مرضیات) ریشہ یا ریشہ دار نسیج میں مریضانہ تبدیلی کا یا اس سے متعلق ؛ (طب) لیفئی ۔

Fibrous : (a) [mod. L. 'fibrosus.'] (۱) ریشہ دار ؛ لیفی ؛ ریشوں سےبھرا ہوا ؛ ریشوں سے بنا ہوا ۔ (۲)ریشہ نما ؛ریشے جیسا۔(۳) (طب) (نباتیات) لیفی ؛ ریشہ دار ۔

Fibrous concrete : (n) (تعمیرات) ریشہ دار کنکریٹ ۔

Fibrous comective tissue : (n) (حیوانیات) ریشئی اتصالی بافت ۔

Fibrous glass : (n) دیکھو Fibre glass

Fibrous layer : (n) (حیوانیات) ریشئی پرت ۔

Fibrous plaster : (n) ریشوں سے مضبوط بنایا ہوا لیپ (پلاسٹر) ۔

Fibrous grocess : (n) ریشئی ابھار ۔

Fibrous ring : (n) ایک مضبوط ورق دار ریشے دارنسیجی دائرہ جو ریڑھ کی ہڈی کی چکتی کا باہری حصہ بناتی ہے ۔

Fibrous root : (n) ایسی جڑ جس کا کوئی نمایاں مرکزی محورنہیں ہوتا ہے اور جس کی شاخیں ہر سمت میں پھیلی ہوتی ہیں ۔

Fibrous sheath : (n) ریشئی غلاف ۔

Fibrous tissue : (n) (حیوانیات)لیفی نسیج ؛ ریشہ داربافت ؛ (حیوانیات) ریشئی بافت ۔

Fibrously : (adv.) ریشے کی طرح سے ؛ ریشہ دار طور پر ؛ لیفی طور پر ۔

Fibrousness : (n) ریشہ پن ؛ ریشہ داریت ؛ ریشہ داری ؛ ریشوں سے بنا ہونا یا بھرا ہونا ۔

Fibster : (n) جھوٹا ؛ گپی ؛ گپ باز ؛ لاغی ؛ دروغ گو ۔

Fibula : (n) [L.fibula.] (حیوانیات، تشریح) پنڈلی کی باہر کی طرف کی ہڈی ؛ شنظیہ ؛ (قدیم) کانٹا ؛ بکسوا ؛ سوا ؛ جوڑ نے والی چیز ؛ (تعمیرات) سنگ قفلی ؛ (تاریخ) فیبولا ؛ بکسوا ۔

Fibular : (a) پنڈلی کی باہر کی طرف کی ہڈی سے متعلق یا اُس کا ؛ (تشریح) شنظوی ۔

Fibulare : (n) (تشریح) زیر شنظیہ (ہڈی) ۔

- fic : (suffix.) [L. -'ficus.'] لاحقہ بمعنی کرنا ؛ بنانا ؛ سبب ہونا ؛ پیدا کرنا ؛ پورا کرنا ؛ کسی خاص حالت میں لانا ۔

- fication : (suffix.) [L. -'ficationem.'] لاحقہ، فعل سے اسم فعل بنانے والا ؛ سائنسی زبان میں اس سے ایسے اسماء بھی بنائے جاتے ہیں جو فعل سے نہیں بنتے ۔

Ficelle : (a) [F.] صرف مرکب الفاظ میں استعمال ہوتا ہے بمعنی ستلی کےرنگ کا ۔

Fichu : (n) [F.] عورتوں کی ایک تکونی شال ؛ کندھے اور گردن پرڈالنے والی ؛ فیشہ ۔

Fickle : (a) [OE. 'ficol.'] ناپائدار ؛ متلون ؛ متقلب ؛ متلون الطبع ؛ تغیر پذیر ؛ متغیر ؛ قابل تبدیلی ؛ غیر مستقل ؛ غیر یقینی ؛ ناقابل اعتبار ۔

Fickleness : (n) تلون ؛ ناپائداری ؛ تغیر پذیری ؛ تقلب ۔

Fickly : (adv.) (شاذ) ناپائدار طور پر ۔

Fico : (n) [L.'ficus.'] (متروک) (قسم کےطور پر) کوئی ادنیٰ چیز ؛ بےقیمت شے؛ حقیر، سبک، ذلیل، خوار شے ؛ (تشریح) انگوٹھا ۔

Ficoid : (a) [L.'ficus.'] انجیر کی نوع سے متعلق یا اُس کی مشابہ ؛ نیز گولرنما ؛ انجیر نما ۔

Ficoid : (n) ایک طرح کا پودا ۔

Ficoidal : (a) (۱) انجیر کی نوع سے متعلق یا اُس کے مشابہ ۔ (۲) ایک فطری پودے سے متعلق یا اُس کی نوعیت کا ۔

Ficoidal : (n) ایک مخصوص نوع کا پودا ۔

Ficoidal alliance : (n) پودوں کی بعض بعض انواع کا ایک گروپ ۔

Ficoides : (n) [mod. L.] مختلف پودوں کےلئے مستعمل ایک نباتیاتی نام ۔

Fictile : (a) [L.f. 'fingere.'] (۱) مٹی کابناھوا ؛ سفالی ؛ گلی ۔ (۲) ڈھالے جانے کے لائق ؛ (شاذ) ۔ (۳) فنی طور پر کسی شکل میں ڈھالا ہوا ؛ مشکّل ۔ (۳) برتن یاظروف کے طور پر کام آنے والا ۔

Fictile art : (n) کوزہ گری ۔

Ficlileness : (n) (۱) ڈھلائی ؛ ساخت ؛ تشکیل ۔ (۲) ڈھالےجانے کی صفت ۔ (۳) ڈھالا ہوا برتن یا ظرف (مٹی یا چینی مٹی کے برتن وغیرہ) ۔

Ficitility : دیکھو Fictileness

Fiction : (n) [L.f.'figere.'] (۱) گھڑت ؛ من گھڑت ؛ ایجاد ؛ اختراع ؛ تصوراتی یا خیالی ہستیوں ، واقعات، حالات وغیرہ کی اختراع یا ایجاد کا عمل ؛ تخیل ؛ خیال ۔ (۲) بنائی ھوئی بات ؛ گھڑا ھواقصہ ؛ گھڑی ھوئی بات ؛بناؤٹی بات ؛ تراشا ھوا افسانہ؛ افسانہ طرازی ؛ خیالی بات ؛ جھوٹا یا من گھڑت بیان؛ فرضی بات جو حقیقی نہ ھو مگر رسماً قبول کرلی گئی ھو ۔ (۳) افسانہ ؛ کہانی؛ قصہ ؛روایت ؛ داستان ؛ ناول ۔ (٤) فرضی بات ؛ قانونی مفروضہ ؛ فرضی امر قانون (تاریخ) افسانہ ؛ طبع زاد قصہ وغیرہ ۔

Legal fiction : قانونی امور میں سہولت پیدا کرنے کےلئے کوئی مفروضہ خواہ غلط ھو یاصحیح ؛ فرضی امر قانونی ؛ مفروضہ ۔

Fictional : (a) خیالی ؛ قصصی ؛ قصے کہانی سا؛ غیرحقیقی؛ افسانوی ؛ افسانہ نما؛ قصہ جاتی ؛ قصہ نما ؛ مصنوعی ؛ اختراعی ؛ من گھڑت ۔

Fictional parts of territory : (تاریخ وسیاسیات) علاقے کے مفروضہ حصے ۔

Fictionally : (adv.) خیالی طور پر ؛ افسانوی انداز میں ؛ غیر حقیقی طور پر ؛ بناؤٹی انداز میں ؛ اختراعی طور پر ۔

Fictioneer/Fictioner/Fictionist : (n) قصہ گو ؛ داستان طراز ؛ افسانہ نگار ؛ کہانی کار ۔

Fictitious : (a) (۱) بنایا ھوا ؛ ساختہ ؛ مصنوعی ؛ غیر اصلی یا غیر واقعی ۔ (۲) (نام یا شخصیت) فرضی ؛ بناؤٹی ؛ تصوراتی ؛ جعلی ۔ (۳) من گھڑت ؛ خیالی ؛ غیر حقیقی ؛ نقلی ؛ ایجاد کردہ ؛ اختراعی ۔ (٤) ناول یا افسانے کا ؛ قصے کہانی جیسا ؛ افسانوی نوعیت کا ۔ (٥) ایسا جس کو عام طورپر افسانہ یا قصہ سمجھ لیا گیا ھو ۔ (٦) (کسی قانونی یا رسمی) مفروضے کا بنا یا ھوا ؛ مفروضے کے ذریعہ ساختہ ۔

Fictitious accounts : (n) (تجارت) فرضی کھاتے ؛ برائے نام کھاتے ۔

Fictitious asset : (n) (تجارت) فرضی اثاثہ ۔

Fictitious year : (n) (فلکیات) سال جعلی ۔

Fictitiously : (adv.) فرضی یا خیالی طور سے ؛ جھوٹ موٹ ؛ افسانوی انداز میں ؛ داستانی طور پر ۔

Fictitiousness : (n) فرضی ھونا؛ غیر واقعیت ؛ غیراصلیت ؛ افسانویت ؛ کہانی پن ۔

Fictive : (a) (۱) فرضی ؛ خیالی ؛ روایتی ؛ افسانوی ؛ داستانی ؛ نقلی ؛ ایجادی ؛اختراعی؛ مصنوعی ؛ بناؤٹی ؛ جھوٹ موٹ کا؛ غیر اصلی ؛ غیر حقیقی ؛ حیلہ سازی یا فریب کاری کا ۔ (۲) خیال سے پیدا کرنے والا ۔

Ficus : (n) [L. 'ficus.'] (مرضیات) ایک انجیرنما گوشتی مادہ ا جلد کا وہ مخروطی ابھار جو بلغمی نالیوں کےخارجی دہانوں پر (حنجرے وغیرہ میں) ھوا کرتاھے؛ (نباتیات) جنس انجیر ؛ (طب) بواسیر ۔

Ficus Aurea : (n) (نباتیات) سنہرا انجیر ۔

Ficus carica : (n) (نباتیات) انجیر ۔

Ficus Elastica : (n) (نباتیات) (شجر) ربڑ ۔

Ficus Glomerata : (n) (نباتیات) گُلر ۔

Ficus Indica : (n) (نباتیات) بڑ ؛ برگد ۔

Ficus palmata : (n) (نباتیات) پھگواڑہ ۔

Ficus Religiosa : (n) (نباتیات) پیپل ۔

Fid : (n) [Origin unkn.] (۱) (جہاز رانی) لکڑی یا لوھے کا چو پہلی لٹھا جو مستول کے سہارے کے کام آتاھے؛

لکڑی یا دھات کی میخ یاپچر ۔ (۲) سخت لکڑی کی ایک مخروطی کیل جو دو رسوں کو ملانے میں رسوں کے تار الگ کرنے کے کام آتی ھے ۔ (۳) بندوق کے سوراخ کےلئے پرانی رسیوں کے سن کی بنی ہوئی ڈاٹ نیز تمباکو کی گولی یا انٹا (جو منہ میں رکھ کر چبایا جاتا ھے) ۔ (٤) (بول چال) کسی چیز کا چھوٹا موٹا حصہ ۔ (٥) کسی چیز کو روکے رکھنے یا سہارا دینے کےلئے استعمال ہونے والی لکڑی یا دھات کی چھڑیا کیل ۔

**Fid : (v)** لکڑی یالوھے کے لٹھے کے ذریعہ مستول کو سہارا دینا ؛ یا روکنا ۔

**Fidalgo : (n) [pg.]** ایک پرتگالی رئیس زادہ ۔

**Fiddle : (n) [OE. 'fipele.']** (۱) سارنگ ؛ سارنگی ؛ چو تارا ۔ (۲)بعض اوقات وائلن (Violin) کو تحقیر کےطور پربھی کہہ دیتے ہیں ۔ (۳) سارنگی نواز ؛ سارنگی بجانے والا ؛ دل لگی کرنے والا ؛ رنگ رلیاں منانے والا ؛ مسخرہ ؛ درباری مسخرہ ۔ (٤) سارنگی نما کوئی بھی چیز (الف) (جہاز رانی) خراب موسم میں چیزوں کو ٹیبل سے لڑھک کر گرنے سے روکنے کےلئے بنا ہوا ریک یا فریم ۔ (ب) ایک لمبی لکڑی جس کے دونوں سروں پر رسےبندھے ہوتے ہیں اور جو پیالی وغیرہ کو کھینچنےیا دوسرے کاموں کےلئے استعمال ہوتی ھے ۔ (٥) (عامیانہ) پروانۂ گرفتاری ؛ گرفتاری کا حکم یا فرمان ۔ (٦) (اسکاٹستان) کھجلی ؛ خارش ۔ (٨) (بطور فجائیہ) خرافات ؛ مہمل ؛ لغو ؛ لایعنی ؛ بیکار ؛ فضول ۔

**As fit as a fiddle :** خوب ہٹا کٹا ؛ اچھی حالت میں ؛ صحت کے عالم میں ؛ کامل صحت مند ۔

**Face as long as a fiddle :** رنجیدہ ؛ اُداس ؛ غمگین ؛ دل گیر ؛ منہ لٹکائے ہوئے ۔

**To hang up one's fiddle when one comes home :** گھر سے باہر بشاش رہنا مگر گھر میں آکر اداس ہوجانا ۔

**To play first fiddle :** پیش پیش رہنا ؛ اگوا ہونا ؛ سب سے آگے رہنا ۔

**To play second fiddle :** کسی سے کم تر ہونا ؛ کسی سے پیچھے رہ جانا ۔

**To play third fiddle :** پیچھے رہ جانا ؛ پھسڈی ہوجانا ۔

**Fiddle : (v)** (۱) سارنگی بجانا ؛ چوتارا بجانا ۔ (۲) سبک سری دکھانا ؛ ہرزہ سرائی کرنا ؛ بے مقصد، بے کار، مہمل، بیہودہ باتیں یا حرکتیں کرنا ؛ نکمی بات یا بیہودہ حرکت کرنا ؛ نکمے پن یا سستی سے کام کرنا ؛ ( about کے ساتھ بھی استعمال ہوتا ھے) ۔ (۳) (عامیانہ) دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ جھانسا دینا ؛ حیلہ بازی کرنا ۔ (٤)فضول وقت ضائع کرنا؛ بے کاروقت گنوانا۔ (٥) بو الفضولی کرنا ؛ اوچھا پن کرنا ۔

**To fiddle to :** (کسی) کے ماتحت چلنا ۔

**Fiddle away : (v)** برباد کردینا؛ ضائع کردینا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا ۔

**Fiddle back : (n)** سارنگی نما کوئی بھی چیز ۔

**Fiddle back chair : (n)** کرسی کی پُشت جو سارنگی نما ہو، یہ ملکہ این کے وقت میں مروج تھی ۔

**Fiddle beetle : (n)** سارنگی کی شکل کا ایک مشرقی بھوڑا ۔

**Fiddle block : (n)** (جہاز رانی) اوپر نیچے دو چرخیوں والا بلاک جس میں چھوٹی چرخی نیچے ہوتی ھے ۔

**Fiddle-bow : (n)** دیکھو Fiddle stick

**Fiddle-case : (n)** (۱) سارنگی کا بکس ۔ (۲) ایسے درخت کے پھل جن کے بیج خول میں آواز دینے لگتےہیں ۔

**Fiddle dee dee : (n)** (فجائیہ) واہیات ؛ خرافات ؛ مہمل ۔

**Fiddle dock : (n)** ایک بوٹی جس کی پتیاں سارنگی نما ہوتی ہیں ۔

**Fiddle drill : (n)** سوراخ کرنے یا چھید کرنے کا برما ؛ (ٹولس) کمان برما ۔

**Fiddle-faddle : (n)** (۱) بیوقوفی کی بات ؛ احمقانہ گفتگو ؛ احمقانہ حرکت ۔ (۲) فضول باتیں یا وقت ضائع کرنا ؛ معمولی، ادنیٰ ، بےلطف باتیں ۔ (۳) فضول گو ؛ احمقانہ باتیں کرنے والا ؛ سبک سر یا خفیف الحرکات شخص ؛ سطحی قسم کا آدمی ؛ باتونی ؛ گپی ؛ ہرزہ سرا ؛ یاوہ گو ؛ بسیارگو۔

**Fiddle-faddle : (a)** (۱) شوروغل مچانےوالا ؛ ادنیٰ باتیں کرنے والا؛ خفیف الحرکتی دکھانے والا ۔ (۲) (فجائیہ) حماقت ؛ مہمل ؛ لغو ؛ لایعنی ۔

**Fiddle faddle : (v)** ادنیٰ باتیں کرنا ؛ چھوٹی چھوٹی باتوں کو اہم سمجھنا ؛ بات کا بتنگڑ بنالینا ؛ معمولی یا خفیف باتوں میں بے چینی یا گھبراہٹ کے ساتھ پھرنا یا مصروف ہونا ؛ خفیف الحرکتی کرنا ؛ گھبرا دینا ؛ پریشان کردینا ؛ (کام میں) گڑبڑ کردینا ؛ خلط مبحث کردینا ۔

**Fiddle fish : (n)** (۱) ایك قسم کی شارك مچھلی ۔ (۲) شاہ سرطان ؛ بڑی نسل کا کیکڑا ۔

**Fiddle flower : (n)** ایك قسم کا پودا ۔

**Fiddle-footed : (a)** (۱) اچھل کود کرنے والا ؛ شوخ مزاج ؛ اٹھکھیلیاں کرنے والا ۔ (۲) گھومکڑ ؛ مثر گشت؛ اِدھر اُدھر مارا پھرنے والا ۔

**Fiddle-head : (n)** (۱) جہاز یا کشتی کے پہلو پر کے نقش ونگار جو سارنگی کے سُر جیسے خم کے ساتھ ختم ہوتے ہیں ۔ (۲) سارنگی کی طرح خالی کھوپڑی ؛ خالی کھوپڑی ؛ بے دماغی ۔

**Fiddle-headed : (a)** (۱) وہ جہاز یا کشتی جس میں سارنگی نماسروں والےنقش ونگاربنے ہوں ۔ (۲)سارنگی کے سُر جیسے دستوں والا (چمچہ، کانٹا) ؛ بےدماغ ؛ خالی کھوپڑی والا ؛ بے سُر ۔

**Fiddle idol : (n)** (تاریخ) سارنگی دار مورتی ۔

**Fiddle-neck : (n)** (۱) ایك قسم کی ریشہ دار بوٹی ۔ (۱) ایك طرح کا پودا ۔

**Fiddle pattern : (n)** سارنگی کے شکل کے دستے والے چمچے اور کانٹے ۔

**Fiddle patterned : (n)** دیکھو Fiddle-headed

**Fiddle-string : (n)** سارنگی کا تار ؛ (مجازاً) نحیف ونزار ؛ بے جان ؛ بے قمیت یا ادنیٰ سی چیز ۔

**Fiddle-wood : (n)** ایك امریکی پودا ۔

**Fiddler : (n)** (۱) سارنگی بجانےوالا ؛ سارنگی نواز (خصوصاً کرایہ کا) ۔ (۲) چھ پنس ۔ (۳) ایك قسم کا چھوٹا سا کیکڑا ۔ (٤) تل چٹا یابھونرے کےمشابہ ایك مکھی ۔ (٥) (مقامی) ایك قسم کا پرندہ جو مرطوب رتیلے مقامات میں رہتا ہے ؛ ٹٹیری ۔ (٦) ایك قسم کی شارك مچھلی ۔

**Fiddler crab : (n)** ایك قسم کا چھوٹا کیکڑا ۔

**Fiddler's green : (n)** (۱) (جہازرانی) ملاّحوں کی بہشت جس میں نغمہ ، شراب اور عورت خاص چیزیں ہوتی ہیں ۔ (۲) ایك قسم کا چھوٹا کیکڑا ۔

**Fiddlestick : (n)** (۱) کمانچہ ؛ (سارنگی کی) کمان جس میں گھوڑے کے بال لگے ہوتے ہیں اور جس سے سارنگی بجائی جاتی ہے ۔ (۲) فضول ؛ مہمل ؛ لغو ؛ خرافات ؛لایعنی ؛ بیکا ر ؛ بے مطلب ؛ بے مقصد ۔ (۳) تمسخر آمیز یا ہنسی مذاق کی گفتگو میں کسی دوسرے لفظ کےبدلے اسے بول دیا جاتا ہے ۔ (٤) (بطورفجائیہ) بیہودگی ؛ حماقت؛ مہمل ؛ (اکثرجمع میں) ۔(٥)(موسیقی) سارنگی کا گز ؛ زخمہ ۔

**Fiddlestick end : (n)** محض ؛ لغو ؛ فضول ؛ مہمل ؛ پھوٹی کوڑی ۔

**Fiddley : (n)** بھٹی کے منہ کے گرد لوہے کا جنگلا ۔

**Fiddling : (a)** (۱) سارنگی نواز ؛ سارنگی بجانے والا ۔ (۲) (اشخاص کےلئے) فضول یا ادنیٰ باتوں میں منہمك ؛ فضول باتوں یا کاموں میں مصروف ۔ (۳) (اشیاء کےلئے) حقیر ؛ ناقابل توجہ ؛ بے حقیقت ؛ بیکار ؛ بےنتیجہ ؛ فضول ؛ لاحاصل ؛ ادنیٰ ؛ فرومایہ ؛ ذراسا ۔

**Fiddling : (n)** جز بندی ؛ کتاب کے اجزا کو لہر یا سلائی یا بین جزئی ٹانکے لگا کر سینا ۔

**Fidei-commissum : (n) [L. f. fidei+ commissum.]** (رومن قانون) کسی شخص کے ذریعہ کی ہوئی ایسی وصیت جس کے تحت اس نے وارث یا موصی لہ سے کوئی چیز تیسرے شخص کےنام منتقل کرنے کی استدعا کی ہو ۔

**Fideism : (n) [f. L. 'fides+ISM.']** ایك مکتبۂ فکر جس کے مطابق علم کی بنیاد عقیدے پر ہوتی ہے ۔

**Fidejussion : (n) [f.next.]** ضمانت ؛ ضمانت لینا؛ ضامن ہونا۔

**Fidejussor : (n) [L. f. 'fides+jubere.']** (غیر فوجی قانون) دوسروں کی ضمانت لینے والا ؛ ضامن ؛ ضمانت دار ۔

**Fidejussory : (a)** ضمانت دار کا یا اس سے متعلق ؛ ضامنی ؛ ضمانت دارانہ ؛ قابل ضمانت ۔

**Fidelity : (n) [L.'fidelitatem.']** (۱) اعتبار ؛ با اعتباری ؛ پُر اعتمادیت ؛ اعتماد ؛ وفا ؛ وفاداری (کسی

شخص یا جماعت وغیرہ سے) نمک حلالی ؛ خیر خواہی ؛ صدق دلی ۔ (۲) ازدواجی وفاداری ؛ ازدواجی اعتماد ؛ (تاریخ) وفاداری ۔ (۳) حق وصداقت سے انتہائی مطابقت یا مشابہت ؛ کامل مطابقت ؛ قطعی مشابہت کا لا حاصل ہونا ؛ مطابق ہونا ؛ صحت (واقعہ، رپورٹ وغیرہ کی) ۔(٤)تفصیلات کے بیان میں درستی (مثلاً مسودہ کی نقل میں، کسی واقعہ کے بیان میں اور کسی فرض کی ادائیگی میں) ۔ (٥) درستگی ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ صحیح صحیح (حالت یا بیان) ؛ (اخلا قیات) وفاداری ؛ دیانت ۔ (٦) (ریڈیو، فوٹوگراف وغیرہ میں) الیکٹرونی تدبیر کے ذریعہ سگنل یا ریڈیائی لہر کا ایک سرے سے دوسرے سرے تک ٹھیک ٹھیک پہنچنا ؛ درستی ؛ معیار درستی ۔

**Fidelity guarantee : (n)** (قانون) ضمانت دیانت داری ۔

**Fidelity policy : (n)** (معاشیات) بیما نامہٴ دیانت ۔

**Fidepromissor : (n) [L.f. 'fides+promittere.']** (رومن قانون) کسی کی ضمانت کےلئے خود کو پیش کرنےوالا؛ ضامن ؛ ضمانت دار ۔

**Fidge : (n)** (۱) (روز مرہ) دلی اضطراب ؛ بےچینی ؛ بےکلی ؛ گھبراہٹ ؛ بیزاری ؛ بے قراری ؛ بڑ بڑی ؛ چلبلاہٹ ؛ نیز ہلچل ؛ ہنگامہ ؛ شورش ؛ افراتفری ؛ بھاگ دوڑ ؛ بلوا ۔(۲) بے کل ؛ بےچین؛ مضطرب ؛ بیقرار ؛ متلون مزاج ؛ (شخص) ۔

**Fidge : (v) [Origin.unkn.]** (بول چال) مضطرب پھرنا ؛ بے چین یا بیکل ہونا یا کرنا ؛ گھبرانا ؛ گھبرادینا ؛ بڑبڑانا یابڑبڑا دینا ؛ جھٹکے سے کھینچنا؛ جھٹکا دینا ؛ پھڑکنا ؛ پھڑکانا ؛ تشنجی حرکت دینا یا ہونا ۔

**Fidget : (n) [f. Fidge. V.]** (۱) جسم کی مبہم بے چین حرکت ؛ مسلسل جسمانی حرکات میں سکون کی تلاش؛ اضطراری حرکت ؛ اضطرار؛ اضطراب ؛ بے چینی ؛بے کلی ؛ بے قراری ۔(۲) مضطرب ہونے یا کرنے والا ؛ بے قرار یا بے چین ہونے یا کرنے والا ۔(۳) اضطراب ؛ گھبراہٹ ؛ بے چینی ؛ بیزاری ؛ بےقراری ؛ چلبلاپن؛ (طب) بےقراری ۔ (٤) کپڑوں وغیرہ کی کھڑبڑ یا سرسراہٹ ۔

**Fidget : (v) [f.prec. n.]** (۱) مضطرب پھرنا ؛ بے چینی یا بے کلی سے ادھر اُدھر آنا جانا ؛ نیز پریشان ہونا ؛ تنگ آجانا ؛ بے چین ہونا ؛ بے کل ہونا ؛ مضطرب ہونا ؛ گزبڑ کرنا ۔(۲) اضطراب کا باعث ہونا ؛ مضطرب کرنا ؛ بے چین کرنا ؛ گھبرا دینا ؛ بڑبڑا دینا ؛ بیزار کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ تنگ کردینا ؛ فکر مند کرنا یاہونا ؛ تکلیف دینا ۔

**Fidgetily : (adv.)** مضطربانہ ؛ بے چینی سے بے قراری سے بے کلی سے ؛ پریشانی سے ؛ بیزاری سے ۔

**Fidgetiness : (n)** اضطراب ؛ بے چینی ؛ بے قراری ؛ بےکلی ؛ پریشانی ؛ بیزاری ؛ چلبلاہٹ ؛ چلبلاپن ۔

**Fidgety : (a)** مائل بہ اضطراب ؛ مضطرب؛ بے چین ؛ بیقرار ؛ بیکل ؛ پریشان ؛ بیزار ؛ چلبلا ۔

**Fidibus : (n)** (تمباکو کی) پائپ وغیرہ سلگانے کے لئے کاغذ کا بنا ہوا فلیتہ ۔

**Fiducia : (n) [L.f.'fidere.']** رومن یا دیوانی قانون کے تحت ایک معاہدہ جس کی شرائط کے بموجب کوئی خریدار جانداد مبیعہ کو دوبارہ واپس کرسکتا ہے ۔

**Fiducial : (a) [L.f. 'fiducia.']** (۱) (دینیات) اعتماد یا اعتقاد کا یا اس سے متعلق یا اس کی نوعیت کا ؛ مبنی برایمان و اعتقاد۔(۲)(انجینیئری ، ہیئت وغیرہ میں) پیمائش ؛ مقابلے وغیرہ کےلئے مقرر (کوئی) مفروضہ (خط یا نقطہ) ۔ (۳) امانت کا ؛ امانت سے متعلق ۔ (٤) (طبیعیات)اعتمادی ؛ مقررہ ؛ ثابت ۔

**Fiducial distribution : (n)** (شماریات) متوقع ڈھلان ۔

**Fiducial edge : (n)** اعتمادی کنارا ۔

**Fiducial inference : (n)** (شماریات) متوقع استخراج ۔

**Fiducial points : (n)** (الیکٹرک، انجینیئرنگ، طبیعیات) مقررہ نقطے ؛ ثابت نقطے ۔

**Fiducial temperature : (n)** (موسمیات) مقررہ تپش ۔

**Fiducially : (adv.)** (۱) پراعتماد طورپر ؛ بھروسہ کرتےہوئے۔ (۲) مفروضہ طورپر ۔(۳) امانت دارانہ ؛ بطور امانت ۔

**Fiduciarily : (adv.)** دیکھو Fiducially

**Fiduciary : (a)** (۱) امانت کا ؛ امانت سے متعلق ؛ امانت کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) امانتی ؛ امانت دار ؛

امین ۔ (۳) بطور امانت لی هوئی یا رکھی هوئی (چیز) ؛ امانتی ۔ (٤) اعتماد یابھروسه کی نوعیت کا یا اس پر مبنی ؛ (نوٹ، زر، کاغذی) جس کا چلن اعتماد عوام پر هوا ؛ مبنی بر اعتبار یا اعتماد ۔

**Fiduciary : (n)** امانت دار ؛ امین ؛ امانتی؛ امانت رکھنےوالا؛ (معاشیات) امین ؛ امانت دار ۔

**Fiduciary bond : (n)** ضمانتی بانڈ ؛ ضمانتی اقرار نامه ۔

**Fiduciary coemption : (n)** (رومن قانون) ایک فرضی بیع جس کے ذریعه کوئی عورت اپنا متولی تبدیل کرسکتی هو یا وصیت کرنے کی قانوناً مجاز هو سکتی هو ۔

**Fiduciary contract : (n)** دیکھو Fiducia

**Fiduciary heir : (n)** رومن ڈچ قانون کے مطابق کوئی وارث کسی جائداد کو اس شرط پر لے سکتا هے که اس جائداد کو وه دوسرے کو منتقل کردے ۔

**Fiduciary loan : (n)** (تجارت و معاشیات) اعتباری قرضه ۔

**Fiduciary money : (n)** (تجارت) اعتباری زر ۔

**Fiduciary notes : (n)** (تجارت) اعتباری نوٹس ۔

**Fiduciary relation : (n)** (۱) دوفریقوں کے درمیان عدالت سے منظور کیا هوا ایک ایسا باهمی تعلق جس سے فریق مخالف جائداد کا ذمه دار قرار دیاجائے ۔ (۲) مختلف کاروبار میں دو اشخاص کا باهمی تعلق ۔

**Fiduciary relationship : (n)** تعلق امانتی ۔

**Fiduciary standard : (n)** (تجارت) اعتباری معیار ۔

**Fiduciary standard of money : (n)** (تجارت) زر کا اعتباری معیار ۔

**Fidus Achates : (n)** وفادار پیرو ؛ وفادار هم رکاب ؛ ساتھی ۔

**Fie : (interj.) [L.'fi.']** چھی ! تف ! توبه توبه ! استغفر اللّه ۔

**Fie-fie : (a)** بدنام ؛ خراب ؛ (چلن وغیره) شنیع ۔

**Fiedlerite : (n) ( $Pb_3 (OH)_2 CL_4$ )** ایک قسم کی سیسه نمادهات جو بےرنگ اور یک پهلو بلور میں پائی جاتی هے ۔

**Fief : (n) [Fr.]** (۱) دیکھو Fee ۔ (۲) (تاریخ وسیاسیات) فوجی جاگیر ؛ جاگیر ۔

**Field (n) [OE. 'feld.']** (۱) کھیت ؛ میدان ؛ قطعه ؛ زمین ؛ مزرع ؛ کشت ؛ مرغزار یا چراگاه کی زمین جس کے گرد باڑ هوتی هے ۔ (۲) وه علاقه جهاں کانیں هوں یا بیل کے کنویں هوں ۔ (۳) میدان کارزار ؛ میدان جنگ ؛ رزم گاه ؛ رن ؛ جنگ ۔ (٤) کرکٹ ؛ فٹ بال وغیره کھیلنے کا میدان ۔ (٥) سب کے سب کھلاڑی ؛ میدان میں موجود فریق ؛ نیز دونوں طرف کے کھلاڑی ؛ جیتنے والے کے سوا تمام مقابل کھلاڑی ۔ (٦) (کرکٹ میں) وه جو کھلارهے هوں؛ کھلانے والا فیلڈرس کو) کھڑا هونے کی جگه ۔ (۷) قطعهٔ زمین یا آسمان یا برف وغیره (نیز استعارتاً) ۔ (۸) (نقابت) مارکه دار ڈھال کی سطح یا اس کا ایک حصه ۔ (۹)تصویر، سکے، تمغےیا پھریرے کی زمین ۔ (۱۰) حلقهٔ عمل ۔ (۱۱) ایک وسیع سطح ؛ طویل فاصله یا پھیلاؤ ؛ کشادگی؛ وسیع رقبه ۔ (۱۲) میدان عمل ؛ حلقهٔ کار یا حلقهٔ تفتیش ۔ (۱۳) (طبیعیات) کسی عامل کی حدود کے اندریا اس کے حلقهٔ اثر کے تحت آنے والا رقبه یا فضائے بسیط (اسپیس) ۔ (طبیعیات وغیره) کھیت ؛ حلقه ؛ میدان ۔ (سماجیات) حلقه ؛ (لسانیات) میدان یا دائره ۔

**Absolute field :** میدان مطلق ۔

**A good field :** بهت سے اور اچھے اچھے کھلاڑی ۔

**Electric field :** (برقیات) برقی میدان ۔

**Fair field no favour :** بازی یا لڑائی میں طرفین کو یکساں موقع (دینا) ۔

**Filled the field to the telescope :** دور بین کی قوت ۔

**Gravitational field :** (طبیعیات) تجاذبی میدان ؛ میدان کشش ۔

**Hard fought field/Stricken- :** معرکه شدید ؛ شدید جنگ ۔

**In the field :** میدان کار زار میں ؛ صف بسته ۔

**Linguistic field :** (لسانیات) لسانیاتی میدان یا دائره ۔

Magnetic field : مقناطیسی خواص کا حامل کوئی خطه یا زمین (خواه قریب میں مقناطیس کی موجود گی کے باعث ہو یا وہاں سے یا اس کے گرد برقی رو کے گذرنے کی وجه سے ہو : مقناطیسی میدان ۔

Out side the magnetic field : مقناطسی حلقے سے باہر یاپرے : حیطہ٭ کشش سے باہر ؛اتناقریب نہیں که کشش کا اثر ہو سکے ۔

Yo hold thd field : زمین پر قابض رہنا ؛ قبضه جمائے رکھنا ؛ نه مغلوب ہونا ؛ نه دبنا ۔

To keep, take, maintain the field : جنگ شروع کرنا ؛ جنگ جاری رکھنا ۔

To lay against the field/To back-/To bet - : جیتنے والے کے خلاف بازی لگانا یا شرط بدنا ۔

To pitch, set a field : رزم گا ه کا انتخاب کرنا ؛ جنگ کا میدان منتخب کرنا ؛ اپنے آدمیوں کو لڑنے کا حکم دینا ۔

To take the field : جنگ شروع کرنا ۔

Wide field of vision : نگاه کی پہنچ ؛ حدِ نگاه ۔

Field : (a) میدانی ۔

Field : (v) (۱) کھلی جگه میں جانا ؛ میدان میں جانا ؛ دیہات میں جانا ۔ (۲) غلّے وغیره کو کھلی ہوا اور دھوپ میں رکھنا ۔ (۳) جیتنے والے کھلاڑی کے مقابله میں فیلڈنگ کرنا ۔ (٤) کرکٹ وغیره کی فیلڈنگ کرنا ؛ گیند کو روکنا اور واپس کرنا ۔ (۵) میدان میں اُتارنا (کھلاڑی کو) ۔

Field-allowance : (n) فوجی افسروں کابھته (به زمانه٭ جنگ) (تاریخ) میدان جنگ وغیره کا بھته ۔

Field-ambulance : (n) میدان جنگ سے زخمیوں کو اسپتال پہنچانے والی گاڑی ؛ فوجی ایمبولینس ۔

Field-army : (n) معاون فوج کے طورپر تیار کیا ہوا فوجی دسته جو آزادانه طورپر فوجی کاروائی کرسکتا ہو ۔

Field-arrow : (n) شکاری تیر ۔

Field artillery : (n) ہلکی قسم کی جنگی توپ ۔

Field-ash : (n) ایک قسم کا جنگلی پودا ؛ فیلڈ ایش ۔

Field-balm : (n) (۱) ایک یوروپی پودا جس کی شاخیں سخت اور پھول سوسنی یا بنفشئی ہوتے ہیں ۔ (۲)ایک قسم کی بیل جس کے پھول لاجوردی ارغوانی ہوتے ہیں ۔

Field-basil : (n) جنگلی یا خود رو ریحان یا نازبو (ایک خوشبودار پودا) ؛ ایک قسم کی خوشبودار جھاڑی دار بوٹی ۔

Field-battery : (n) ہلکی قسم کی جنگی توپوں کا مورچه ۔

Field-bean: (n) (۱) بڑی سیم ؛ باقله٭ کلاں ۔(۲) ایک قسم کی سیم جس کے بیج کھائے جاتے ہیں ۔

Field-bed : (n) (۱) میدانی بستر ؛ میدان میں استعمال کیا جانے والا بستر ۔(۲) زمین پر بچھا ہوا بستر ؛ فرشی بستر ۔

Field-bee : (n) مزدور مدھو مکھی؛شہدجمع کرنےوالی مکھی ۔

Field-beet : (n) چقندرکی ایک بڑی قسم جسے جانور کھاتے ہیں ۔

Field-betony : (n) ایک قسم کے اُودے پھول والا یوروپی پودا ۔

Field-bird : (n) سنہری پلوور ایک قسم کا لمبی ٹانگ والا پرنده جو جھنڈ میں رہتا ھے ۔

Field-book : (n) سروے کرنے والے یا طبیعی مطالعه کرنے والے کی وه نوٹ بک جس میں ضروری باتیں یا مظاہر فطرت سے متعلق جمع کرده یاد داشتیں نقل ہوتی ہیں ؛ فیلڈ بُک ۔

Field-capacity : (n) کسی مٹی کی رطوبت قائم رکھنے کی صلاحیت ؛ مرطوبیت ؛ رطوبت گیری ۔

Field-captain : (n) (۱) تیر اندازی کے کھیل میں مردوں کی جماعت کا کپتان ۔(۲) تیر اندازی کے کھیل کا افسر اعلیٰ ۔(۳) میدان میں موجود وه کھلاڑی جو اپنی ٹیم کا نمائنده بھی ہو خصوصاً (فٹ بال میں)۔

Field-carriage : (n) ہلکی قسم کی جنگی توپیں اور ان کے گوله بارود لے جانے والی گاڑی ۔

Field-chopper : (n) میدان میں بڑھی ہوئی گھاس کاٹنےوالی مشین ۔

Field-club : (n) تاریخ طبیعی کا بیرونی مطالعہ کرنے والی انجمن ۔

Field-code : (n) متنازعہ علاقے میں استعمال ہونے والی خفیہ لغت (بری اوربحری فوجی اشاروں کے ضوابط کا مجموعہ)۔

Field coil : (n) (طبیعیات) فیلڈ کنڈلی ؛ فیلڈ کوائل ۔

Field-colours : (n) (فوج) فوجی دستے اوربٹالین کےلئےجنگی میدان میں نشان کےطورپر لگائی گئی چھوٹی جھنڈیاں ؛ نیز میدان جنگ میں فوج کے لباس کا رنگ ۔

Field condition : (n) (لسانیات) عملی صورت حال ۔

Field-conventicle : (n) کھلے میدان میں کوئی مذہبی جلسہ ؛ عام دھارمک سبھا ؛ مذہبی اجلاس عام ۔

Field-cornet : (n) کیپ کو لونی میں شہر کا حاکم ؛حاکم شہر؛ حاکم ضلع؛تحصیل یاتعلقہ کامجسٹریٹ ۔ (کیپ کالونی)۔

Field-day : (n) (۱) (فوج) جنگی مشق کا دن ؛ (استعارتاً مارکہ کا دن) ؛ زبردست یا اہم مباحثہ ؛ فوجی جائزہ ؛ غیر معمولی اور اشتعال انگیز واقعہ ۔ (۲) میدان میں گذارا ہوا دن (شکار یا بیرونی طبیعی مطالعہ کرنے والے کے ذریعہ)۔ (۳) میدانی کھیل یا کھیل کود کے مقابلوں کا دن (اسکول وغیرہ میں) ۔ (٤) بحریہ میں عام مکمل صفائی کا دن ۔

Field-dog : (n) شکار کی نشاند ہی کرنے والا کتا ؛ شکار نما کتا ۔

Field-dressing : (n) (جنگ کے موقع پر) زخمیوں کی مرہم پٹی وغیرہ کاسامان ۔

Field-driver : (n) (امریکا) آوارہ گرد مویشی کو پکڑ کر کانجی ہاؤس میں دینے والا افسر ۔

Field-duck : (n) ایک قسم کا چھوٹا یوروپی پرندہ ۔

Field emission : (n) (برقیات) میدانی اخراج ؛ (طبیعیات) فیلڈ اخراج ۔

Field energy : (n) میدانی توانائی (طبیعیات)فلیڈ توانائی ۔

Field equation : (n) (طبیعات) فیلڈ مساوات ۔

Field-events : (n) مختلف قسم کے میدانی کھیل کود ۔

Field exercise : (n) کھلے میدان میں فوجی مشق ۔

Field fare : (n) [ME.'felde fare.'] (۱) ترغہ (ایک یوروپی خوش الحان پرند) کی ایک قسم جو برطانوی جزیروں میں موسم سرما گذارتی ہے ۔ (۲)رابن (ایک قسم کا چھوٹا پرند جس کا پوٹا سرخ ہوتا ہے)؛ امریکی ترغہ ۔ (۳)حیوانیات یوروپی؛ سترک ؛ طوطی ۔

Foeld foratification : (n) میدان کی عارضی قلعہ بندی ؛ میدانی مورچہ بندی ۔

Field-fever : (n) ایک ہلکا تنفسی مرض جو یوروپ میں ہوتا ہے ؛ دق کی ایک قسم ۔

Field frame : (n) کسی موٹر یا جنریٹر کا بڑا مقناطیسی ڈھانچہ ۔

Field- Free emission : (n) (طبیعیات) فلیڈ آزاد اخراج ۔

Field garlic : (n) ایک طرح کا جنگلی لہسن ۔

Field glass : (n) (۱)ایک دوچشمی دوربین (میدانی استعمال کے لئے) ۔ (۲) ایک چھوٹی بےرنگ دوربین جو عموماً بیس سے چو بیس انچ تک لمبی ہوتی ہے اور جس میں تین سے چھ جوڑ ہوتے ہیں ۔ (۳) کسی فلکیاتی دوربین یا مرکب خوردبین کے (دیکھنے والے) دو شیشوں میں سے ایک خارجی شیشے کے قریب ہوتا ہے ۔ (٤) (بصریات) میدانی دوربین ۔

Field gray/-grey : (n) گہرا بھورا ۔

Field grays/-greys : (n) جرمن سپاہی فوجی وردی میں ۔

Field gromwell : (n) ایک قسم کا جنگلی پودا جس کے بیج بطور دوا استعمال ہوتے تھے ۔

Field guide : (n) ایک کتابچہ جس میں چیزوں کی درجہ بندی ہوتی ہے، خصوصاً فطری معروضات کی جو فطرت کے طبیعی مطالعہ کے دوران سہولت کےلئے ساتھ رکھی جاتی ہے ۔

Field-gun : (n) میدان جنگ میں استعمال ہونے والی ایک ہلکی توپ : (تاریخ و سیاسیات) میدان جنگ کی توپ ؛ جنگ کی چھوٹی توپ ۔

Field-hand : (n) (۱) شجر زار میں کام کرنے والا غلام ۔ (۲) کھیت میں کام کرنے والا مزدور ۔

Field-hospital : (n) (۱) مریضوں کی گاڑی : ایمبولینس ۔ (۲) میدان جنگ کے قریب قائم کیا ہوا عارضی شفاخانہ : جنگی ہسپتال ۔

Field house : (n) (۱) کھیل کے میدان یا اُس کے قریب بنا ہوا مکان جو کھیل کی چیزیں یا ملبوسات کے رکھنے یا لباس تبدیل کرنے کےلئےہوتاھے ۔ (۲) جمناسٹک،باسکٹ بال جیسےکھیلوں کےلئے اسٹیڈیم کے اندر بنی ہو عمارت ۔

Field-ice : (n) مسطح قطعے کی شکل میں بہتی ہوئی برف ۔

Field intensity : (n) (۱) حلقیٔ شدت: مقناطیسی برقی کشش ثقل سے متعلق یا کسی بھی طاقت کے حلقۂ عمل کی وہ صفت جو کسی مقام پر اُس حلقۂ عمل سےخارج ہونے والی طاقت کے ذریعہ کسی نقطہ پرناپی جاتی ھے ۔(۲) کسی اشعاعی حلقے میں کسی نقطے پر اشعاع کی شدت : اشعائی شدت : (طبیعیات) فیلڈ شدت ۔

Field jacket : (n) میدان کارزار میں فوجیوں کا لباس ۔

Field kitchen : (n) وہ جگہ جہاں میدان جنگ میں موجود سپاہیوں کےلئے کھانا بنتا ہو نیز کھانا بنانے کا ہلکا سازوسامان جو ایسی جگہوں میں استعمال ہوتا ھے ۔

Field lark : (n) ایک قسم کا پرندہ : میدانی چکاوک ۔

Field larkspur : (n) ایک شمالی امریکی پھول دار پودا ۔

Field-lens : (n) (۱) دیکھو Field-glass ۔ (۲) (بصریات) میدانی عدسہ : برانی عدسہ : (طبیعیات) میدانی لینس۔

Field madder/Blue- : (n) ایک یوروپی گھاس جس کے ڈنٹھل چو پہل پتیاں حلقہ دار اور پھول نیلے یا گلابی ہوتے ہیں : ایک طرح کی یوروپی گھاس : مجیٹھ کی ایک قسم کا نام ۔

Field-magnet : (n) مقناطیسی میدان میں مقناطیس پیدا کرنےاوراُسے قائم رکھنے والا ڈائنمو کا ایک پرزہ : (برقیات) میدان زا مقناطیس۔

Field man : (n) میدان میں یا باہر جاکر کام کرنے والا : بیرونی کارندہ (مثلاً کسی کاروباری تنظیم کا سفیر کارندہ) یا کوئی اعداد وشمار جمع کرنےوالا یا مشیر جو اپنے انتظامی مرکز سے باہر یا دور جاکر کام کرتا ھے ۔

Field maneuver : (n) ایک حالت جس میں زیر تربیت دستے مفروضہ صورت حال میں ایک دوسرے کے مقابل یا مخالف ہوتے ہیں ۔

Field mark : (n) کوئی نشان جس کے سہارے دور سے پہچانا جاسکے (خصوصاً چڑیوں کا)۔

Field marshal : (n) [After G. feld marschall.] سالار جنگ : سپہ سالار : فیلڈ مارشل : کسی فوجی افسر کا اعلیٰ ترین خطاب: (ابتداً ۱۷۳٦ء میں برطانوی فوج میں یہ خطاب عطا کیا گیا تھا ۔

Field martin : (n) مکھی یا کیڑے مکوڑے کھانے والے امریکی پرندوں کی ایک قسم : ابابیل کی ایک قسم ۔

Field-meeting : (n) (۱) کسی نزاع کا فیصلہ کرنے کےلئے دو شخصوں کی میدانی جنگ:یکیکی ۔(۲) (تاریخ) کھلی فضا میں کوئی مذہبی جلسہ ۔

Field method : (n) (سماجیات) حلقہ جاتی طریق ۔

Field milk wort : (n) ایک قسم کا خودرو گھاس یا پودا (جس کے چرنے سے گائے کا دودھ بڑھ جاتا ھے) ۔

Field moisture : (n) سطح سیرابی سے اوپر زمین کی نمی ۔

Field moisture capacity : (n) دیکھو Field capacity

Field mouse : (n) میدانوں میں رہنے والے چوہوں کی قسموں میں سے کوئی ایک : (حیوانیات) جنگلی چوہا ۔

Field mushroom : (n) (۱) سانپ کی چھتری جو میدانوں میں ہوتی ھے ۔ (۲) ایک قسم کی موٹی کھمبی (چترمار) جو کھائی جاتی ھے ۔

Field music : (n) مختلف فوجی باجے، بگل وغیرہ جو اپنی آواز کے ذریعہ فوجیوں کو مختلف ہدایات دیتے ہیں اور بینڈ باجے کی غیر موجودگی میں فوجی مارچ کی دھن بھی بجاتے ہیں : نیز اُن کی بجائی دھنیں ۔

Field mustard : (n) رائی : سرسوں ۔

Field name: (n) کوئی ایسا نام جس کا اطلاق کسی چٹان پر بغیر اس کے خوردبینی یا کیمیائی تجزیے کے رکھا گیا ہو ۔

**Field-naturalist : (n)** مطالعہء فطرت کرنے والا ۔

**Field negro : (n)** (۱) باغوں میں کام کرنے والا حبشی غلام ۔ (۲) کھیت میں کام کرنے والا حبشی مزدور ۔

**Field night : (n)** معرکے کی رات (مجازاً معرکے کا دن) ۔

**Field note : (n)** سروے کرنے والے یا کسی محقق کے میدانی مشاہدات یا پیمائشوں کا باقاعدہ ریکارڈ ۔

**Field of consciousness : (n)** حیطہء شعور : کسی ایک وقت میں شعور کی مجموعیت : مجموعیت شعور ۔

**Field officer : (n)** (۱) فوج کا وہ عہدیدار جو جرنیل کےنیچے اورکپتان کے اوپر ہوتاھے (کرنل، لفٹنٹ کرنل یا میجر) ۔ (۲) مکتی فوج کا کوئی رکن جو کسی فوجی مرکز کے نظم و نسق کا ذمہ دار ہو تا ھے ۔

**Field of fire : (n)** کسی معینہ مقام سے کسی آتشی اسلحےکی مار کرنے کی حد : احاطہء ضرب یا حدودِ ضرب ۔

**Field of honour/-honor : (n)** (۱) وہ جگہ جہاں یکیکی نبرد آزمائی ھوتی ھے ۔ (۲) میدان جنگ : رزم گاہ : میدان کارزار ۔

**Field of view : (n)** حد نظر : حد نگاہ : منظر : جہاں تك نگاہ جاسکے : (بصریات) میدان نظر : حلقہء نظر ۔

**Field of vision : (n)** حیطہء نظر : حد نگاہ : منظر : (بصریات) میدانِ بصر : حلقہء رویت ۔

**Field order : (n)** خاکہء جنگ : جنگ کاوہ نقشہ جو مخصوص فارم پر ھوتا ھے اورجس میں کسی مخصوص فوجی کاروائی کےلئےہدایات ھوتی ہیں ۔

**Field-park : (n)** میدان جنگ میں کسی فوج کی ضروریات کے مطابق گولے یا بارود وغیرہ فراہم کرنے والی زائد ریزرو گاڑیاں ۔

**Field personnel : (n)** (تاریخ وسیاسیات) میدانی عملہ ۔

**Field-piece : (n)** Field gun دیکھو

**Field-plover : (n)** (امریکا) پلاور اور سینڈ پائپر (پرندے) کی دو قسموں کا نام ۔

**Field- practice : (n)** کھُلے میدان میں فوجی مشق ۔

**Field-preacher : (n)** زیر سما وعظ : کھُلی فضا میں وعظ ونصیحت کرنے والا ۔

**Field problens : (n)** (زراعت) مسائل کاشت ۔

**Field punishment : (n)** وہ سزا جو میدان جنگ میں کسی جرم کی پاداش میں دی جائے ۔

**Field ration : (n)** فوجیوں کا بھتہ : نقد الاؤنس سے الگ فوجیوں کے مختلف بھتوں میں سے ایک جس میں اُنہیں کھانا فراہم کیا جاتا ھے ۔

**Field research : (n)** (سماجیات) حلقہ جاتی تحقیق ۔

**Field run : (n)** کسی فصل کی پیداوار جس کی درجہ بندی نہیں کی گئی ھو ۔

**Field scabious : (n)** کئی سال تك بہار دینے والا ایك یوروپی پودا جس کے پھول نیلے بنفشی ھوتے ہیں ۔

**Field scropriongrass : (n)** ایك یوروپی اور شمالی امریکی پھول دارپودا جس کےنیلے یاسفید ننھے پھول ھوتے ہیں : For get -me-not کی عام قسم ۔

**Field service : (n)** (۱) علاقائی کام (کاروباری ایجنٹوں یا سماجی کارکنوں کا) : میدانی خدمت (فوجیوں کی) ۔ (۲) امریکا میں ۱۸۶۵ء سے پہلے حبشی غلاموں کے ذریعہ کھیتوں یا میدانوں میں کئے گئے کام ۔

**Field-show : (n)** کھیل میدان میں مشق خصوصاً شکاری کتوں کی ۔

**Field slave : (n)** کھیتوں میں کام کرنے والا غلام یا مزدور یا مزدور کسان : بندھوا مزدور : بندھوا کسان ۔

**Field sorrel : (n)** ایك چھوٹی بوٹی جو خاص طورپر خشك مقامات میں ھوتی ھے اور جس کی گوش نما پتیاں خوشگوار ترش ذائقے کی ھوتی ہیں ۔

**Field sources : (n)** (سماجیات) حلقہ جاتی مخارج ۔

**Field southern wood : (n)** ایك خوشبودار پھولوں والا میدانی پودا ۔

**Field-sparrow : (n)** (امریکا) ایك قسم کی میدانی گوریا ۔

**Field-sports : (n)** میدانی کھیل کود خصوصاً شکار : شکار (چوپائے، پرند یا مچھلی وغیرہ کا) : ورزشی کرتب ۔

Field station : (n) میدانی تجربہ گاہ ۔

Field strength : (n) (زراعت) میدانی طاقت ؛ (طبیعیات) فیلڈ شدت ۔ دیکھو Field intensity ؛

Field study : (n) (سماجیات) حلقہ جاتی مطالعہ ؛ (لسانیات) عملی مطالعہ ۔

Field-telegraph : (n) میدان جنگ کا منقولہ تار ؛ فوجی کاروائی میں استعمال ہونے والا تار ؛ فوجی تیلیگراف ۔

Field theory : (n) (لسانیات) عملی مطالعہ کا نظریہ ۔

Field-titling : (n) درخت پر رہنے والا ایک قسم کا چنڈول جیسا پرندہ ۔

Field- Train : (n) رسد رسانی کے افسروں اور اسٹور کے کارندوں پر مشتمل آدمیوں کی ایک جماعت جو شاہی توپ خانہ میں ہوا کرتی ہے ۔

Field-trial : (n) کھیل میدان میں مشق خصوصاً شکاری کتوں کی ۔

Field trip : (n) براہ راست مشاہدہ کےلئے اُستاد کے ساتھ طلبا کا کسی مقام (مثلاً کارخانہ، فارم، عجائب خانہ وغیرہ) پر جانا ۔

Field-vole : (n) جنگلی چوہا ؛ چوہے کی قسم کا ایک میدانی جانور ۔

Field-work : (n) (۱) میدان یا کھیتوں میں کیا ہوا کام ۔ (۱) عارضی قلعہ بندی ؛ عارضی مورچہ بندی ( میدان جنگ میں سرگرم فوجوں کی ) ۔ (۳) سماجیاتی اور بشریاتی اعداد وشمارجو علاقے میں گھوم کر پوچھ تاچھ کے ذریعہ جمع کئے گئے ہوں ۔ (٤) (سروے) بروں کاری ۔

Field worker : (n) (لسانیات) فیلڈ کارکُن ۔

Fielded : (a) (۱) میدان جنگ میں لڑتا ہوا ؛ میدان میں معرکہ آراء (قلعہ میں نہیں) ۔ (۲) (کرکٹ کی گیند) روکی ہوئی اور واپس کی ہوئی ۔

Fielder : (n) (کرکٹ) کھلانے والا ؛ فیلڈنگ کرنے والا ۔

Fieldsman : (n) (۱) (کرکٹ) کھلانےوالا ؛ فیلڈنگ کرنے والا ۔ (۲) (کھیل کود) میدان میں عادتاً پیچھے رہنےوالا ۔

Fieldstone : (n) بغیرتراش خراش کےاستعمال کیاہوا پتھر ۔

Fieldward : (adv.) کھیت کی جانب ۔

Fiend : (n) [OE.'feozean.'] (۱) جانی دشمن ؛ کٹر دشمن ؛ شیطان ۔ (۲) بدرو ؛ بھوت ؛ بھوت پریت ؛ عفریت ؛ دیو ؛خبیث ؛ خبیث روح ؛ سخت بُرا آدمی ۔(۳) پرلے درجے کا بدمعاش یا بدنفس ؛ سفّاک ؛ ظالم ۔ (٤) انتہائی درجے کا شائق ؛ (کسی چیز یا عادت کےپیچھے) دیوانہ ؛ بلا (اکثر محض مزاج کے طورپر استعمال ہوتا ہے) ؛ عادی ؛ مشتاق ۔(۵) مشاق ؛ کسی فن میں ماہر ؛ (طب) شیطانی سیرت (اخلاقیات) عجوبہ ۔

Dope-fiend : (n) نشہ باز ۔

Fiend like : (n) ابلیسانہ ؛ شیطانی ؛ ظالمانہ ؛ خبیثانہ ۔

Fiendish : (a) (۱) شیطانی ؛ شیطان یا بھوت سا ؛ شیطان سیرت ؛ شیطان یا بھتنوں کا سا ؛ بلاوغیرہ ؛ خبیثانہ ۔ (۲) وحشی ؛ سفاك ؛ ظالم ؛ بدنفس ؛ بدمزاج ؛ ناخوشگوار ؛ کینہ آور ؛ کینہ توز ؛ انتہائی بےرحم ۔

Fiendishly : (adv.) بدنفسی سے ؛ شیطنت سے ؛بےرحمی سے؛ سفاکانہ ؛ ظالمانہ ۔

Fiendishness : (n) ابلیسیت ؛ شیطنیت ؛ بدنفسی ؛ ظلم ؛ بےرحمی ؛ خباثت ؛ سفاکی ۔

Fiendly : (a) دیکھو Fiendish

Fierce : (a) [L.'ferus.'] (۱) تندخو ؛ پُرخاش جو ؛ مفترس ؛ سخت ؛ شدید ۔(۲) آتش مزاج ؛ غضب ناك ؛ آگ بگولا ؛ سخت ظالم ؛ بےرحم ؛ وحشی ؛ جلاد ۔ (۳) سرگرم ؛ جوشیلا ؛ پُر جوش ؛ پُر اشتیاق ؛ ہیجانی ۔

Fierce : (adv.) جوش وغضب سے ؛ آتش مزاجی سے ؛ غضب ناکی سے؛ جوش وخروش سے ؛ہیجانی طورپر ؛ پُرجوش طریقے سے ؛ تشدد سے سرگری سے ۔

Fiercely : (adv.) دیکھو Fierce

Fiercen : (v) متشدد ہونا ؛ غضب ناك ہونا ؛ پُرجوش ہونا ؛ سرگرم ہونا ۔

Fierceness : (n) تند خوئی ؛ غضب ناکی ؛ سرگرمی ؛ تشدد ؛ ہیجان ؛ آتش مزاجی ؛ سختی ؛ تندی ۔

Fierding : (n) (۱) سوپونڈ کی چوتھائی رقم کا نام ۔(۲) کسی پرگنے کے ہیڈ کوارٹر کا نام ۔

Fieri : [L.] وسطی لاطینی زبان کے محاوروں میں مستعمل ہے جیسے In fievir (تخلیقی مراحل میں) ؛ بنائے جانے کی حالت میں ؛ وجود میں آتے ہوئے ؛ ہونے کی منزل میں ؛ تکمیلی مراحل میں ۔

Fieri facias : (n) [L.f. fieri+facias.'] (قانون) پروانہ عدالت (بغرض تعمیل موسومہ شیرف، حاکم علاقہ) ؛ حاکم اجرا، شیرف کے نام پروانۂ عدالت جس میں اُسے یہ حکم دیاجاتا ہے کہ مدعاعلیہ کو اُس کے سامان یا جانور یا وہ روپیہ جس کے متعلق فیصلہ ہوا ہے واپس دلادے ؛ فیصلہ کے نفاذ کی ایک قانونی کاروائی ؛ تعمیلہ ۔

Fierily : (adv.) شعلہ فشاں ؛ آتش مزاجی سے؛ تند خوئی سے ؛ طورپر ؛ آتش گیر طورپر ؛ بھڑکیلی اورپُرجوش انداز میں ؛ آتشیں طور پر ؛ آگ کی طرح ۔

Fieriness : (n) آتش مزاجی ؛ تندخوئی ؛ شعلہ فشانی ؛ شعلگی ؛ التہاب ؛ گرم جوشی ؛ جوشیلاپن ؛ گرم مزاجی ۔

Fierte : (n) [F.f.'fier.'] (۱) عالی حوصلگی ؛ بلند ہمتی ؛ منچلاپن ۔ (۲) نخوت ؛ غرور ؛ تمکنت ؛ تفاخر ؛ تبختر ۔

Fiery : (a) [f.Fire.] (۱) آگ کا؛ آتشیں ؛ آتشی ؛ شعلہ فشاں ؛ ملتہب ؛ ناری ۔ (۲) آش داریا آتشیں (تیر وغیرہ) ؛ آگ میں تپایا ہوا ؛ آگ میں تپاکر آزمایا ہوا ۔ (۳) آگ کی طرح لال ؛ سرخ آگ ؛ لال بھبھوکا؛ لال انگارا؛ لہکتا ہوا ۔ (٤) خونی ؛ لال (آنکھیں) ۔ (٥) آگ کی طرح گرم ؛ آگ کی ؛ آگ سا ؛ جلتا بلتا ؛ گرم آگ ؛ جلتاہوا ۔ (٦) جلا دینے والی ؛ پھونک دینےوالی جیسے شراب) ۔ (۷) سرگرم ؛ جوشیلا ؛ پرجوش ؛ پُرعزم ؛ پُرحوصلہ ؛ آتش مزاج ؛ لڑاکا ؛ جھگڑالو ؛ تندخو(شخص یا گھوڑا) ؛ جلد غصے میں آجانے والا ؛ یکدم بھڑک اٹھنے والا شخص ؛ زودخشم ؛ سریع الغضب ۔ (۸) بھڑک اُٹھنے، جل آٹھنےوالا ؛ آتش گیر ؛ (گیس بھاپ وغیرہ) (کان) جس میں آتش گیر گیس موجود ہو ؛ آتش گیر والی (کان کنی) ۔ (۹) (کرکٹ) ایسی زمین (Pitch) وغیرہ جس پر گیند گدا کھاکر زور سے اُٹھے ۔

Fiery : (adv.) دیکھو Fierily

Fiery mine : (n) (معدنیات) اشتعالی کان ۔

Fiery red : (n) گہری سرخی مائل نارنگی ۔

Fiesta : (n) مذہبی تیوہار؛ مذہبی تقریب ؛ ایک قسم کا مذہبی تیوہار جس میں جشن منانےاور رقص وغیرہ کا اہتمام کرتے ہیں ۔

Fiesta flower : (n) کیلیفورنیا کا بکھری پتیوں والا یك سالہ پودا جس کے پھول بنفشئی یا سوسنی ہوتے ہیں ۔

Fiestero : (n) [SP] جشن فِسٹا کی منتظمین کی ایک جماعت ۔

Fi/FQ : Fieri facias کا مخفف ۔

Fife : (n) [Origin doubtful.] (۱) ایك تیز آواز والی چھوٹی بانسری جو خاص طور پر فوجی باجے میں ڈھول کےساتھ بجائی جاتی ہے ؛ بانسری ؛ نے (فوجی موسیقی میں) ؛ مُرلی ۔ (۲) مذکورہ بانسری کو بجانے والا ؛ نےنواز ؛ بانسری یا نےبجا نے والا ۔

Fife : (v) (۱) بانسری بجانا ۔ (۲) بانسری پر کوئی دُھن بجانا ۔

Fife-major : (n) (فوجی) کسی رجمنٹ کے بانسری بجانے والوں کا نگراں ؛ ایك غیر کمیشنڈ فوجی افسر ۔

Fife-rail : (n) (جہاز رانی) بڑے مستول کے گرد کا جنگلا ۔

Fifer : (n) بانسری بجانے والا ؛ نے نواز ۔

Fifish : (a) [f. the contry of fife.] (اسکاٹستانی) قدرے ابتر ؛ ذرا بےترتیب ؛ قدرے بےقاعدہ یا بےضابطہ ۔

Fifo : First in first out کا مخفف ۔

Fifteen : [OE.'fiftene.'] (۱) پندرہ ؛ (دس + پانچ) پانچ کا تین گناہ ۔ (۲) (رگبی) پندرہ کھلاڑی ۔

The fifteen : (۱) یعقوبیوں (Jacobite) کی بغاوت جو ۱۷۱۵ء میں ہوئی تھی ۔ (۲) پندرہ ججوں پر مشتمل کوئی مجلس ۔

Fifteenth : (a) پندرھواں ۔

Fifteenth : (n) (۱) پندرھواں حصہ ؛ پندرہ مساوی حصے ۔ (۲) (تاریخ برطانیہ) ذاتی ملکیت پر عائد کیا ۱/۱۵واں ٹیکس ؛ ۱۲۷۲ء سے ۱٦۲٤ء تك کے انگلستانی بادشاہوں کی جاگیر پر ۱/۱۵ واں ٹیکس ۔ (۳) وہ دُگنا سُر جس کا ارتعاش کسی خاص سُر کا دُگنا یا آدھا ہو اور وہ سر گم میں آٹھ درجے اونچا یا نیچا ہو ؛ ایسے ہی سُر کا وقفہ ۔

Fifth : (n) (۱) (موسیقی) تین سُروں اورقدیم سُر کا درمیانی وقفہ : (موسیقی) پنجم ؛ اس طرح کے الگ کئےگئے دو سُروں کا ملاپ ۔ (۲) پانچواں عدد ۔ (۳) پانچ ۔ (٤) (جمع میں) گھٹیا یا ادنیٰ چیز ۔

Fifth : (a) [OE. fifta.] (۱) پانچواں ۔ (۲) پانچ مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Fifth column : (n) کسی ملک کی حدود کے اندر دشمنوں کی حمایت کرنےوالی کوئی خفیہ جماعت جو جاسوسی اور دوسرے تخریبی کاموں میں سرگرم ھوتی ھے : غدار؛ جاسوس ؛ (تاریخ) پانچواں کالم : وطن دشمن طبقہ ؛ ملک دشمن طبقہ ۔

Fifth column activities : (n) جاسوسی ؛ غداری ۔

Fifthe columnism : (n) جاسوسی ؛ غداری (کسی ملک یا حکومت کے خلاف) ۔

Fifth columnist : (n) جاسوس ؛ غدار خفیہ طورسے تخریبی کامو ں میں سر گرم جماعت یا افراد ۔

Fifth day : (n) پنجشنبہ ؛ جمعرات ؛ ہفتے کا پانچواں دن ۔

Fifth estate : (n) روایتی چار جماعتوں یا طبقوں کے علاوہ کوئی پانچواں طبقہ ۔

Fifth freedom :(n) بین الاقوامی ائیر لائنس کا وہ حق جس کے تحت وہ اپنے فضائی راستہ کے درمیان کہیں بھی سامان یا مسافروں کو چڑھا نے یا اُتارنے کا مجاز ھوتا ھے ۔

Fifth monarchy : (n) (دنیا کی)پانچ سلطنتوں میں سےآخری ؛ دانیال نبی کی کتاب باب دو آیت چوالیس ۔

Fifth monarchy man : (n) سترھویں صدی مسیحی کے وہ مذہبی فدائی جن کا عقیدہ تھا کہ حضرت مسیح دوبارہ دنیا میں آئیں گے اور انہیں کی حکومت ھوگی ۔

Fifth quarter : (n) ذبیحہ جانور کی آنت وغیرہ کے سوا دوسرے اعضا مثلاً سر، دم، چمڑا، سینگ، چربی، دل، گردہ وغیرہ ۔

Fifth part : (n) پانچواں حصہ ۔

Fifth wheel : (n) (۱) کسی گاڑی کےاگلے دُھرے کےاوپر یانچلے حصے میں لگا ھوا ایک چکّا جو گاڑی کو ترچھا ھونے سے روکنے کےلئے پہلے ھوئے سہارے کا کام دیتا ھے۔ (۲)ایک فاضل چکا (جو ضرورت کے تحت لگانے کےلئے گاڑی کے ساتھ رکھاجاتاھے) ۔ (۳) ایک چھوٹا پہیا جو بعض گاڑیوں کی رفتار یا فاصلے کی پیمائش کےلئےلگایا جاتا ھے ۔ (٤) کوئی فضول ، غیرضروری یا تکلیف دہ چیز ۔

The fifth wheel of a coach : (۱) غیر ضروری معنوں میں مستعمل ؛ ایسے معنوں میں استعمال کیا جاتا ھے جو غیرضروری ھوتا ھے ؛ فضول ؛ زائد ؛ بیکارچیز۔ (۲) گاڑی کے مُڑتےوقت پہیوں سے جو نصف دائرے بنتے ہیں ۔

Fifthly : (adv.) پانچویں حصے کے طورپر ؛ پانچویں جگہ میں ؛ پانچویں ۔

Fiftieth : (a) [OE.'fiftigoda.'] پچاسواں ۔

Fiftieth : (n) [M.E.fiftithe.] پچاس کا عدد ؛ پچاس کا خارج قسمت ؛ کسی چیز کا پچاسواں حصہ ۔

Fiftieth part : (n) پچاسواں حصہ ۔

Fifty : (a) [O.E. fiftege.] (۱) پچاس ؛ پانچ دہوں کا عدد ۵۰ ۔ (۲) بیسیوں ؛ سینکڑوں ؛ کثیر ؛ بڑی تعداد میں ؛ بہت سی ۔

Fifty : (n) [OE."fiftig'.] (۱) پچاس افراد یا چیزوں کامجموعہ یا جتھا ۔ (۲) پچاس سال کی عمر ۔ (۳) کسی صدی یا کسی کی زندگی کےپچاس اورساٹھ کے درمیان کے سال ۔

The fifty : کسی صدی یا کسی کی زندگی کے پچاس اور ساٹھ کے درمیان کے سال ۔

Fifty-fifty : (adv.) پچاس فی صد فی کس کی بنیاد پر ۔

Fifty-fifty : (adv.) مساوی؛ برابر؛ برابربانٹاھوا؛ آدھا آدھا؛ آدھوں آدھ ؛ نصفا نصف ؛ مساویانہ (حصے) (بول چال) بین بین ۔

Fifty fold : (a) پچاس گنا ۔

Fig : (n) [OE. figue.] (۱) گولر یا انجیر ۔ (۲)گولر یا انجیر کا درخت ۔ (۲) (جزائر شرق الہند اور غرب الہند میں) کیلا نیز ناگ پھنی ۔ (۳) شکل کی مماثلت سے بیماریوں کے نام کے طورپر بھی مستعمل ھے ؛ بواسیری مسّا ۔ (٥) گھوڑے کے کھُر میں

ہوجانے والا پھوڑا یابد گوشت ۔ (٦) (قسم کے طور پر) کوئی ادنی یاحقیر چیز؛ بےقیمت شے ۔ (۷) (امریکا) (تمباکو کا) ایک چھوٹا ٹکڑا ۔ (۸) (برطانوی بول چال) منقا ؛ بڑی کشمکش ۔ (۹) (طب) بواسیر ۔

Don't care a fig for/ A fig for : (کلمہء حقارت) پھوٹی کوڑی برابر نہ سمجھنا ۔

Holy fig tree : (نباتیات) پیپل ۔

Indian fig : (نباتیات) انجیر ہندی ؛ برگد یا پیپل کا درخت ۔

In full fig : پورے لباس میں ؛ پورے سازوسامان کے ساتھ ۔

In good fig : اچھی حالت میں ۔

Pulled figs : ڈال کے توڑے ہوئے ترکی انجیر ۔

To care, give a fig : ادنی یا ذلیل سمجھنا ؛ مطلق پروا نہ کرنا ۔

To care a fig's end for/To give- : (کلمہء حقارت) پھوٹی کوڑی برا بر نہ سمجھنا ۔

To value (a person or thing) a fig : حقیر جاننا ؛ ذلیل سمجھنا ؛ بے قیمت یا بے وقعت سمجھنا ۔

Under one's vine and fig tree : اپنےگھرمیں اطمینان و آسائش سے ۔

Wild fig : (نباتیات) گولر ۔

Fig : (n) (In full fig. (١) لباس و سازوسامان (صرف محاورے میں) مثلاً ۔ (٢) حالت میں :صورت حال ؛ روپ ؛ شکل ؛ ہیئت ۔

Fig : (v) [Origin unkn.] (١) (عامیانہ) (چوروں کی زبان میں) کسی تدبیر یا عمل کو کام میں لانا یا انجام دینا ؛ کرگذرنا ؛ ختم کرڈالنا ؛ برباد کردینا ؛ تباہ کرنا ؛زخمی کرنا ؛ قتل کردینا ؛ مارڈالنا ؛ شل کردینا ؛تھکا دینا ؛ (دھوکا دینے کی غرض سے) تحریف کرنا ؛ ساز بازکرنا ؛ چوری کرنا ۔ (٢) ملبوس کرنا ؛ لباس پہنانا ؛ آراستہ کرنا ؛ سجانا ؛ سنوارنا ؛ درست کرنا ؛ تیار کرنا (up اور out کے ساتھ بھی مستعمل ہے) ۔ (٣) گھوڑے کو تیز دوڑانے کے لئے اس کی مقعد میں سیاہ مرچ ڈالنا ؛ چاق و چوبند کردینا ۔

To fig out/-up : ملبوس کرنا ؛ آراستہ کرنا ؛ سنوارنا ؛ سجانا ؛ تیارکرنا ۔

Fig-apple : (n) ایک قسم کا سیب جس میں بیج دان نہیں ہوتا ۔

Fig banana : (n) ایک چھوٹا اورگداز امریکی کیلا جس کا مزا انجیر جیسا ہوتا ہے ۔

Fig-bird : (n) (١) ایک خو بصورت اطالوی پرندہ جو انجیر اورانگور کھاتا ہے ۔ (٢) (برطانیہ کی) ایک خوش گلو چڑیا (حیوانیات) بکا فیچ ؛ موسمی چڑیا ؛ انجیر خوار ۔

Fig-cake : (n) انجیر اور بادام سے بنا ہوا ایک گول کیک ۔

Fig-dust : (n) اچھا پسا ہوا جئی کا آٹا جو مقفس پرندوں کے کھانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Fig-eater : (n) (١) انجیر کھانے والا ۔ (٢) ایک خو بصورت اطالوی چڑیا جو انجیر اور انگور کھاتی ہے ؛ (حیوانیات) بکا فیچ ؛ میوہ خور بھونرا ۔

Fig-fauns : (n) لاطینی جنگل کے دیوتاؤں کا ایک طبقہ جن کےبارے میں سمجھا جاتا ہے کہ ان کی خوراک انجیر ہے ۔

Fig-finch : (n) اٹلی کی ایک خوبصورت چڑیا جو انجیر اور انگور کھاتی ہے ۔

Fig-gnat : (n) ایک قسم کا مچھر جو انجیر کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Fig-feat : (n) (١) گولہ یا انجیر کے درخت کاپتا ۔ (٢) (مجازاً) عیب چھپانے کی ترکیب ۔

Fig marigold : (n) گیندے کی ایک قسم ۔

Fig-pecker : (n) اٹلی کی ایک خوبصورت چڑیا جوانجیر اور انگور کھاتی ہے ؛ (حیوانیات) بکافیچ ۔

Fig shell : (n) ایک طرح کا گھونگا جو انجیر کے مشابہ ہوتا ہے ۔

Fig tree : (n) انجیر یا گولر کا درخت ۔

Fig wasp : (n) ایک قسم کا بہت ہی چھوٹا کیڑا ۔

Fig-wart : (n) (طب) ثُولُول انجیر ۔

**Fig wort : (n)** بھورے پھولوں کاایک پودا؛ ایک قسم کےپودو ں کانام جن سے بواسیر کا علاج کیا جاتا ھے ؛ (نباتیات) علف خنازیر ۔

**Figary :** Fegary,Vagary کا متبادل ۔

**Figged : (a)** (۱) (برطانوی بول چال ) انجیر یا منقا سے بنایا ھوا ۔ (۲) (برطانوی بول چال) داغ دار ؛ داغ دھبے والا ؛ چھوٹے چھوٹے داغوں والا ۔

**Figgery : (n)** لباس کا آرائش کام یا اس کے نقش ونگار ۔ ملبوساتی آرائشی؛

**Figging : (n)** نرم صابن میں ایک قسم کی دانہ دار چیز جو انجیر کے بیجوں کے مشابہ ھوتی ھے اور جسے سخت صابن کی قلم پذیری کا نتیجہ سمجھا جاتاھےاور کبھی اعلیٰ قسموں کی علامت خیال کیا جاتا ھے ۔

**Figgy : (a)** انجیر آمیز؛ انجیر سے بھرا ھوا ؛ انجیر کے مشابہ ۔

**Fight : (n) [f. verb.]** (۱) لڑائی ؛ جھگڑا ؛ دنگا ؛ فساد ۔ (۲) جنگ : محاربہ ؛ معرکہ ؛ قتال ۔ (۳) دست بہ دست لڑائی خاص کرمکوں اور گھونسوں کی جھڑپ ۔ (٤) مباحثہ ؛ سعیء بلیغ ؛ جدوجھد ؛ سرگرمی(مخالف کو شکست دے کر اپنامقصد حاصل کرنےکی) ۔ (۵)نزاع پسندی؛ جنگ جوئی؛ مفسدپرستی؛ جھگڑالوپن ۔ (٦) دم خم؛ حوصلہ ۔

**Running fight :** ایسی لڑائی جس میں ایک حریف بھاگ رہا ھو اور دوسرا پیچھا کر رہا ھو ۔

**Sham fight :** مصنوعی ؛ نقلی لڑائی (مشق یا مظاہرے کی غرض سے) ۔

**Stand up fight :** مردانہ وار مقابلہ ۔

**To show fight :** مقابلہ کرنا ؛ خم ٹھونک کر مقابلے پر آنا ۔

**Fight : (v) [O.E. feotan]** (۱) یکبکی لڑائی کرنا ؛ دست بہ دست لڑنا ؛ مقابلہ کرنا یالڑنا (کسی شخص وغیرہ کی طرف سے یا کسی چیز کو حاصل کرنے کےلئے (against, with کے ساتھ مستعمل ھے) ؛ دو فریقوں کا باہم لڑنا ۔ (۲) لڑائی یا جھگڑے میں شامل ھونا ؛ مسابقت یا آگےبڑھنے کی کوشش کرنا؛ جدوجھد کرنا؛ جدال یاحجت کرنا ؛ مقابلہ کرنا ۔ (۳) لڑائی یا جد و جھد کے ذریعہ (کسی بات، مقصد وغیرہ کو) قائم رکھنا یااس کی حمایت کرنا؛لڑ کر اپناراستہ نکالنا؛ یاآگے بڑھنا ۔ (٤) جنگ میں شریک ھونا یا مخالفت کرنا ؛ کسی کے خلاف جنگ کرنا ؛ کسی کےمقابلےمیں لڑنا؛ نبرد آزما ھونا (نیزمجازاً) ۔ (۵) (کسی انعام کےلئے) لڑنا ؛ مباحثہ کرنا یا جدوجھد کرنا۔ (٦) جھگڑے کا سبب ھونا ؛ جھگڑا کرادینا ؛ لڑادینا ؛ موجب جنگ ھونا ۔ (۷) جنگ میں (فوجی دستوں ، جہاز، اسلحے وغیرہ کا) خوش اسلوبی سے انتظام کرنا یا جنگی داؤں پیچ سے کام لینا؛ جنگ میں داؤں گھات کرنا ۔ (۸) مقدمہ لڑنا؛ پیروی کرنا ۔ (۹) مکم مکا کرنا؛ مبارزہ کرنا۔ (۱۰) کتے یا مرغ لڑانا ۔ (۱۱) جہاد کرنا؛ مذہبی جنگ لڑنا ؛ باطل کے خلاف صدائے حق بلند کرنا ۔ (۱۲) کسی کی کامیابی، نتیجہ خیز یا اثر اندازی کو روکنے کی کوشش کرنا ۔ (۱۳) کسی کی راہ میں حائل ھونا ۔ (۱٤) جاری رکھنا (جنگ، جدوجھدوغیرہ کا) ۔ (۱۵) حصول مقصد کےلئے تگ و دو کرنا ؛ ہاتھ پیر مارنا ۔ (۱٦) مشکل کا باعث ھونا مشکل پیدا کرنا ۔

**To fight down :** غالب آنا؛ فتح حاصل کرنا؛ زیر کرنا؛ ھرا دینا ؛ شکست دینا؛ سر کرنا ۔

**To fight (for) one's own hand :** اپنے فائدے کے لئے لڑنا یا کوشش کرنا ؛ اپنے مفاد کےلئےلڑنا ۔

**To fight off :** (۱) بھگا دینا یا دور کردینا ؛ پسپا کرنا یا ھونا ؛ ڈھکیل دینا ۔ (۲)لڑتے ھوئے پیچھے ہٹ جانا ؛ لڑکر پیچھا چھڑانا ؛ نکل بھاگنے کی کوشش کرنا؛ اپنی بات سے پھر جانا ۔

**To fight out :** لڑجھگڑ کر طے کرنا ؛ لڑائی کر کے فیصلے پر پہنچنا ؛ آخردم سے پھر جانا ۔

**To fight shy of :** بچنا ؛ کترانا ؛ کنارہ کرنا ؛ رکنا ؛ (شخص سے) تنہائی پسندھونا؛لڑائی سےبچنے کی کوشش کرنا ۔

**To fight tooth and nail :** گھمسان کی جنگ کرنا ؛ بےرحمی سےلڑنا ؛ سختی سےمقابلہ کرنا؛ پوری کوشش سےلڑنا؛ جنگ میں پوری پوری طاقت لگا دینا ؛ پُرزورمقابلہ کرنا ؛ جی چھوڑ کرلڑنا ؛ جان توڑ مقابلہ کرنا ؛ خشمنا کی سے لڑنا ۔

**To fight with one's own shadow :** سعیء لاحاصل کرنا ؛ بےفائدہ کرنا ؛ بکواس کرنا ؛ فضول باتیں کرنا ؛ بے نتیجہ بات یا کام کرنا ۔

Fight talk : (n) کھیل شروع ہونے سے پہلے ہمت دلانے کی غرض سے کھلاڑیوں کو بلندحوصلگی اوراچھی طرح کھیلنے کی ترغیب ۔

Fightable : (n) (۱) لڑنے کے لائق ؛ جنگ کےقابل ۔(۲)لڑنے کے لئے تیار ؛ جنگ کا خواہش مند ۔

Fighter : (n) (۱) لڑنے والا ؛ جنگ جو ۔(۲) جنگ آزمودہ سپاہی ؛ سپاہی (بحری اور بری فوج کا) ۔ (۳)نزاع پسند ؛ مفسد ؛ جھگڑالو ؛ آپس میں لڑنے والا ۔(٤) انعامی مکّاباز ؛ جنگی طیارہ ۔

Fighter bomber : (n) بمبار طیارہ ؛ لڑاکا طیارہ ۔

Fighter intercepter : (n) (جنگ میں) مزاحمت کرنے اور گرادینے والا طیارہ (دشمن کے جہاز کو) ۔

Fighter plane : (n) تیز پرواز جنگی طیارہ ۔

Fighting : (n) یکیکی لڑنے کاعمل ؛ دست بدست لڑنے کافعل ؛ جنگ وجدال ؛ مقابلہ ؛ مخالفت؛ جہاد ؛ معرکہ ؛ مبارزہ؛ معرکہ آرائی ؛ نبردآزمائی ؛ مباحثہ ؛ مقاتلہ ؛ مجادلہ ۔

A fighting chance : لڑکر کسی چیز کو حاصل کرنے کا موقع ۔

Fighting : (n) لڑاکو ؛ جھگڑالو ؛ جنگ جو ؛ لڑنے کا قابل ؛ ہتھیارسےلیس ؛ مسلح ؛جنگ بھڑکانے کے لائق؛ لڑنے کےلئے آمادہ ؛ آمادۂ جنگ ؛ آمادۂ پیکار ؛ جنگ آسا ؛ جنگ نما ؛ مثل جنگ ۔

Fighting chair : (n) ایک کرسی جس پر بیٹھ کر سمندر میں مچھلی کا شکار کیا جاتا ھے ۔

Fighting cock : (n) اصیل مرغ ؛ لڑنے والا مرغ ؛ پالی کامرغ ۔

Fighting crab : (n) ایک قسم کا کیکڑا ۔

Fighting field : (n) میدان کارزار ؛ رزم گاہ ؛ میدان جنگ ۔

Fighting fish : (n) سیام کی ایک مچھلی؛ ایک قسم کی سیامی مچھلی ۔

Fighting forces : (n) (تاریخ و سیاسیات) مبارز فوجیں ۔

Fighting races : (n) (تاریخ و سیاسیات) جنگجو قومیں ۔

Fighting sandpiper : (n) ایک قسم کا پرند کہ جفتی کی فصل میں اُس کےنر کوپروں کا ایک کنٹھا اور کانوں کے گچھے نکل آتے ہیں ۔

Fighting top : (n) جنگی جہاز کےعرشےپر بنی ہوئی وہ جگہ جو فائر کنٹرول اسٹیشن یا طیارہ شکن توپ کے پلیٹ فارم کے طورپر استعمال ہوتی ھے ۔

Fighingly : (adv.) جنگ جو یا نہ طورپر ؛ جھگڑالو انداز میں ؛ جنگ جوئی سے ؛ جھگڑے یا فساد کی راہ سے ۔

Figi : (a) (۱) فیجی جزیرہ کے ملیشیائی نسل کے لوگ ۔ (۲) ایسےلوگوں کا کوئی فرد۔(۳)فیجی لوگ کی آسٹرونیشیائی زبان ۔

Figian : (a) فیجی جزیرہ ؛ فیجی لوگ یا فیجی زبان کا یا اُس سے متعلق ۔

Figment : (n) [L.'figmentum.'] (۱) بناوٹی ، مصنوعی، جعلی، من گھڑت، بیان یا بات ۔ (۲) بےبنیاد، خیالی، وہمی بات؛ غیر حقیقی بات ۔(۳) فسانہ؛ قصہ ؛ کہانی ۔(٤) ایجادی بات ؛ اختراع کی بات ۔

Figmental : (a) مصنوعی ؛ بناوٹی ؛ خیالی ؛ وہمی؛ بےبنیاد؛ افسانوی ۔

Figuline : (a) مٹی کا بنا ہوا ؛ مٹیالا ؛ سفالی ؛ سفالیں ۔

Figuline : (n) (۱) مٹی کا برتن ؛ سفالی برتن ؛ ظرف گلی ؛ سفالی ۔(۲) (جمع میں) ظروف گلی ؛ مٹی کے برتن ۔(۳) کمہار کی مٹی ؛ کوزہ گر کی مٹی (جس سےبرتن بنایاجاتاھے) سفالی کوزہ گری ۔

Figurability : (adv.) صورت پذیری ؛ تشکیلیت ۔

Figurable : (a) [f. Figure.] شکل پذیر ؛ صورت پذیر ؛ قابل تشکیل ؛ کسی شکل میں پیش کئے جانے کے لائق ۔

Figural : (a) [L.f. figura.] (۱) عادات سے متعلق ؛ اشکال سے متعلق؛خاکوں سے متعلق ۔(۲)ایک یاچند آزادانہ سریلی آواز میں بےہنگم ضمنی سُروں کو ملانے والا؛ مزّین ؛ شیریں کردہ ؛ تیزاعداد وشمار، حصوں یاعبارتوں میں جاری؛ (ہندسہ) شکلی ؛ تصویری ۔

Figurant/Figurante : (n) [F. pr. pple. of 'figurer.'] (۱) سنگت میں ناچنے والا ؛بیلےرقاص؛نچنیا۔(۲) خاموش ایکٹر ؛ نمائشی ایکٹر ؛ ایسا ایکٹر جو اسٹیج پر تو ہوتا ھے لیکن اُس کا کوئی نمایاں عمل نہیں ہوتا ۔

Figurante : [It.] بیلے رقاصہ ؛ سنگت میں ناچنے والی ؛ رہس کی رقاصہ ۔

Figurate : (n) کوئی مشکل شے ؛ مشکل چیز خصوصاً مشکل اعداد کا سلسلہ ۔

Figurate : (a) (۱) مخصوص شکل وصورت والا (اب صرف ادویات میں استعمال ہوتا ہے) ۔ (۲) کسی ریاضیاتی سلسلےسےبنےہوئے اعداد یا اعداد کا سلسلہ ؛ اعداد کا مشکل سلسلہ ۔ (۳) (موسیقی) ایک یا چند آزادانہ سریلی آواز میں بےآہنگ ضمنی سُروں کو ملانےوالا؛ نیز اعداد و شمار؛ حصّوں یا عبارتوں میں جاری ؛ مزیّن ؛ شریں کردہ ۔ (٤) ( ریاضیات ) شکل دار ؛ مشکلہ ۔ (٥) (نباتیات) گوشہ دار ۔

Figurate numbers : (n) (ریاضیات) اعداد مُشکلہ ۔

Figuration : (n) (۱) تشکیل ؛ تصویر ؛ ڈول یا شکل بنانا یا قائم کرنا۔ (۲) شکل وشبیہ ؛ صورت ۔ (۳) کسی چیز کو مشکل کرنے کا عمل یا طریق عمل ۔ (٤) نقشہ ؛ چہرہ مہرہ ؛ خاکہ ؛ ہیولی ؛ گردا ( تصویر ) ( ہندسہ ) نقشہ ۔ (٥) (کسی چیز کا) مخصوص ہیئت میں تعین یا تحدید۔ (٦) استعارہ ؛ مجاز؛ تشبیہ ۔ (۷) نقش ونگار؛ آرائش ۔ (۸) (موسیقی) نمائشی اثر پیدا کرنے کےلئےاونچے نیچے (زیروبم) سروں کو زیادہ اُجاگر کرنا ؛ شیریں کاری ۔

Figurative : (a) (۱) تمثیلی ؛ علامتی ؛ مثالی ؛ امتیازی ؛ مخصوص ۔ (۲) تصویری ؛ تصویری یا تکونی اشکال کی نوعیت کا یا اُس سے متعلق ۔ (۳) مجازی ؛ مرادی ؛ رمزی ؛ اشاراتی ۔ (٤) غیر حقیقی ۔ (٥) پراز صنائع و بدائع ؛ صنائع بدائع کا شوقین ؛ صنائع وبدائع سے مزین ۔ (٦) رمزو کنایہ والی (زبان) ۔ (۷) (موسیقی) مزین ؛ (لسانیات) مرصع ۔

Figurative idiom : (n) (لسانیات) مرصع زبان ۔

Figurative meaning : (n) (لسانیات) مجازی معنی ۔

Figuratively : (adv.) بطور مجاز یا استعارہ ؛ کنایتاً ؛ رمزاً ؛ اشارتاً ؛ مجازاً ۔

Figurativeness : (n) مجازیت ؛ رمزیت ؛ اشاریت ۔

Figure : (n) [L.'figura.'] (۱) خارجی صورت ؛ ظاہری شکل ؛ وضع ؛ شکل ؛ صورت ؛ ہیئت ؛ تمثال ۔ (۲)(ہندسہ)شکل جیسےتکون (مثلث) یا دائرہ (کرہ) ؛ مکعب ۔ (۳) جسم ؛ ڈول ؛ جثہ ؛ کاٹھی ؛ جسمانی شکل ؛ جسمانی ڈھانچہ ۔ (٤) شکل ۔ (٥) ہستی ؛ وجود ؛ (٦) امتیازی حالت یا ہیٹےپن کی حالت ۔ (۷) شبیہ؛ تصویر؛ شباہت ۔ (۸) بت ؛ مجسمہ ؛ تصویر ۔ (۹) تشبیہ ؛ تمثیل ؛ شکل ۔ (۱۰) نقشہ یا خاکا ۔ (۱۱) (علم النجوم) زائچہ ؛ زیچ ۔ (۱۲) نقش ونگار؛ نقش ۔ (۱۳) ناچ میں چلت پھرت ؛ حرکات رقص ۔ (۱٤) اسکیٹنگ کی چلت پھرت ؛ ایسی حرکت یاحرکات کا سلسلہ جو کسی مرکزی نقطے سےشروع ہوتا ہے اور وہیں جاکر ختم ہوتا ہے ۔ (۱٥) ہندسہ ؛ عدد کو ظاہر کرنے والا نقش یا علامت ؛ شمار ؛ عدد ؛ رقم جو اعداد میں ظاہر کی گئی ہو ۔ (۱٦) استعارہ ؛ کنایہ ؛ مجاز مرسل ؛استعارہ بالکنایہ وغیرہ ؛ غیر معمولی طرز اظہار ؛ دوران تحریر دفعتاً رک جانا ۔ (۱۷) (نحو) عام قواعدنحوی کے خلاف کوئی ترکیب جیسےحذف وغیرہ ۔ (۱۸) (منطق) قیاس کی ایک خاص صورت (مداوِسط کےاعتبارسے) ۔ (۱۹) (موسیقی) کئی سُروں کا متواتر وقوع اس طرح کہ سب مل کر ایک ہی سُر پیدا ہو ؛ کنکری یا توڑا ۔ (۲۰) مبالغہ ؛ اغراق ۔ (۲۱) رزمی یا مجازی اظہار ۔ (۲۲) قیمت ؛ دام ۔ (۲۳) (ہندسہ) شکل (آرٹ) بُت ؛ نقاشی (ریاضیات)عدد ؛ ہندسہ ؛ (تعمیرات) ؛ (علم النجوم) زائچہ (منطق) استعارہ ؛ صورت قضیہ ؛ (لسانیات)ہندسہ ؛ شکل تصویر ؛ شبیہ ۔

Four figure : ہزار یا اُس سے زائد (رقم)

Impertfect figure : (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) شکل ناقص ؛ شکل غیر کامل ۔

Income of five figures : دس ہزار اور ایک لاکھ کے ردمیان کے ہندسے کی رقم ۔

Nonsense figure : (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) بے معنی شکل ۔

Perfect figure : (فلسفہ، نفسیات) شکل کامل ۔

Person of figure : ممتاز ؛ رودار ؛ سربرآوردہ ۔

Plane figure : (ہندسہ) شکل مسطح ۔

Rectilinear figure : (ہندسہ) مستقیمۃ الاضلاع شکل ۔

Three figure : سو یا اُس سے زیادہ (رقم) سو سے لے کر نو سو ننانوے تک کے اعداد ۔

To cast,erect, set a figure : شکل بنانا ؛ نقش بنانا ؛ خاکہ تیار کرنا ؛ مجسمہ بنانا یا نصب کرنا ۔

To cut a figure : شکل بنانا ؛ روپ دھارنا ؛ روپ بھرنا ۔

To go it at a high figure : گراں یا مہنگا خریدنا ۔

To go it at a low figure : ارزاں یا سستا خریدنا ۔

To make a figure : دیکھو To cut a figure

To reach three figure : (کرکٹ) ایک سو رَن بنانا یا کرنا ۔

Two (or Double) figure : وہ عدد جو دو ہندسوں سے بنے ؛ دس سے ننانوے تک کے اعداد دس یا اُس سے زیادہ ۔

Figure : (v) (۱) تصویر ؛ شبیہ ؛ صورت یا نقشہ بنانا ۔ (۲) نقشے یا تصویر کی صورت میں پیش کرنا یاظاہرکرنا۔ (۲) ذہن میں تصویر بنانا یارکھنا؛ تصور کرنا ؛ ذہن میں خاکہ تیار کرنا ؛ خیال میں لانا؛ ذہن میں صورت قائم کرنا۔ (٤) تقریر یاحرکت کےذریعہ ظاہرکرنا۔ (٥) استعارہ یا کنایہ میں ظاہر کرنا یا پیش کرنا ؛ مجازی طور پر پیش کرنا؛ مثالی طورپر ظاہر کرنا ۔ (٦) نمائندگی کرنا ۔ (۷) ممتاز بنانا ؛ شہرت حاصل کرنا؛ مشہورکرنا۔ (۸) نقش ونگاربنانا ؛ ڈیزائن تیارکرنا ؛ نقش ونگار سے آراستہ کرنا ؛ نقش بنانا ۔ (۹) پہلے سے تصویر، نمونہ یا مثال بناکر پیش کرنا ؛ شگون بتانا (آنے والی چیز یاواقعے کی پہلے سے تصویر دکھا دینا) ۔ (۱۰) اعداد میں ظاہر کرنا یاپیش کرنا ؛ نمبر یا قیمت درج کرنا ؛ حساب کرنا ۔ (۱۱) کسی چیز کی ضروری شکل دینا ؛ مطلوبہ شکل دینا ۔ (۱۲) معلو م ہونا ؛ دکھائی دینا ؛ نظر آنا ؛ نمو دار ہونا ؛ کسی وضع یا حیثیت میں آنا ( as کے ساتھ) ؛ نیز ؛ ممتاز شکل میں نظر آنا؛ متمائز کرنا۔ (۱۳) مخصوص یا مثالی طورپر پیش کرنا ۔ (١٤) کسی چیز پر نمبر ڈالنا ؛ نمبر لگانا یا نمبر دینا۔ (١٥) حساب بنانے میں اعداد کو استعمال کرنا ۔ (١٦) (موسیقی) مطلوبہ آہنگ بنانے کے لئے اوپر یا نیچے نمبر دینا ؛ موسیقی کی ترتیب میں سُروں کے ملاپ کو ظاہر کرنے کےلئے اعداد کے ذریعہ سُروں کے زیر وبم کو ظاہر کرنا ۔ (۱۷) (رقص) حرکات کا ایک مخصوص مجموعہ پورا کرنا؛ یارقص میں کوئی شکل بنانا۔ (۱۸) (تعداد کا) تعین کرنا؛ جانچنا؛ حساب کرنا ۔ (۱۹) حل کرنا؛ بنانا؛ ( out کےساتھ) صحیح صورت یا شکل کا ادراک کرنا ۔ (۲۲) (امریکا) حساب کرنا ؛ شمار کرنا؛ میزان لگانا ؛ جوڑنا ؛ محسوب کرنا ؛ جانچنا؛ غورکرنا؛ سوچنا؛فرض کرنا؛ سمجھنا ۔

To fogure on : زیر غور لانا ؛ غوروخوض کرنا ۔

To figure out : عداد کےذریعہ حساب لگانا ؛ میزان کرنا ؛ تخمینہ لگانا ؛ اندازہ کرنا ؛ سمجھنا ؛ شمار کرنا ؛ حساب کا سوال حل کرنا ۔

To figure up : میزان لگانا ؛ اعداد کے ذریعہ حساب کرنا ۔

Figure carvede in relief : (n) (تاریخ وسیاسیات) ابھری شبیہ ۔

Figure-caster : (n) (۱) منجم ؛نجومی ؛ پیش گوئی کرنے والا ۔ (۲) اعداد کے ذریعہ حساب لگانے والا ؛ اعداد کا میزان لگانے والا ؛ حساب کتاب کرنے والا ؛ اعداد وشمار کرنے والا ۔

Figure-casting : (n) (۱) علم نجوم ۔ (۲) اعداد کےذریعہ حساب کرکے کچھ معلوم کرنے کا فن ۔

Figure-dance : (n) ایک قسم کاناچ جو کئی ٹکڑوں میں نا چا جاتا ھے ۔

Figure-dancer : (n) کئی ٹکڑوں میں رقص کرنے والا ؛ ایسے رقص میں جس میں کئی ٹکڑوں میں رقص کیا جاتا ھے ؛ ناچنے والا ۔

Figure eight/-of eight : (n) (۱) عربی عدد کی شکل میں بنی ہوئی کوئی چیز ۔ (۲) روکنے والی ایک چھوٹی گرہ ۔ (۳) کشیدہ کاری میں کڑھائی کا ایک طریقہ ۔ (٤) باسکٹ (ٹوکری) کی بُنائی کی ایک طرز۔ (٥) رقص کا ایک انداز (خصوصاً چارآدمیوں کے رقص میں جس میں ایک جوڑا دوسرے جوڑے کے بیچ سے گزرتا ھے اور پھر ہر ایک کے گرد گھومتا ھے ۔ (٦) اسکیٹنگ کا ایک انداز جس سے ۸ کی شکل بنتی ھے ۔ (۷) ۸ افراد یا اشیاء کا مجموعہ ۔ (۸) عدد ۸ یا اس شکل کی نوعیت کی کوئی بھی چیز ۔ (۹) ۸ ارکان کی سطور ۔

Figure-flinger : (n) Figure-caster کی حقارت آمیز شکل ۔

Figure-four scissors : (n) قینچی یا داؤ ؛ کُشتی کا ایک داؤ ۔

Figure-four trap : (n) ایسے قسم کاپنجرہ یاصندوق جس میں ایک سہارا اور لبلبی ٤ کی شکل میں لگی رہتی ھےجس کے کھینچنے سےصندوق یااُس کاوزنی ڈھکن جھٹکے سے گرجاتا ھے ۔

Figure head : (n) (۱) کھدی ہوئی تصویر یا تمثیل (عموماً اوپر کے دھڑ کی یا پورے جسم کی) ۔ (۲) جہاز یا کشتی کا ماتھا ؛ جہاز کے سامنے کا مجسمہ ۔ (۳) کٹ پتلی یعنی برائے نام سردار یا لیڈر ؛ نام کا بڑا ؛ رئیس صوری ۔ (٤) (مزاحاً) چہرہ ۔ (٥) (تعمیرات) مورتی ؛ توڑا (پتھر یا لکڑی کے مثلث نما تکڑے جو دیوار سے آگے کو نکلے ہوتے ہیں کہ ان پر چھجا یا سائبان رکھا جائے) ۔

Figure in : (v) (۱) حساب میں شامل کرنا ؛ گننا ؛ شمار کرنا ۔ (۲) شامل ہونا ؛ ملوث ہونا ۔

Figure-of-eight handage : (n) ایسی قسم کی پٹی جس کے باندھنے میں ۸ کی شکل بن جاتی ہے ۔

Figure of fun : (n) (بول چال) مضحکہ ؛ مضحکہ خیز شخص ؛ عجیب چیز ؛ انوکھا آدمی ۔

Figure of merit : (n) (الیکٹرک) عددِ قابلیت ۔

Figure of speech : (a) تشبیہ ، استعارہ ، مجاز ، کنایہ وغیرہ ؛ صنعت صنائع ؛ صنعت بدائع ۔

Figure of the earth : (n) کسی سیارہ کی بالکل ٹھیک اقلیدسی شکل ۔

Figure code : (n) عددی رموز ۔

Figure servent : (n) (مہمل لفظ) کمر شیل کلرک ؛ کاروباری محرّر یا منشی ۔

Figure skating : (n) انگریزی ۸ کی شکل میں اسکیٹنگ یا اُس کا فن ؛ اسکیٹنگ کی وہ طرز جو بیچ سے شروع ہو اور وہیں جا کر ختم ہو ۔

Figure writing : (n) (ریاضیات) عدد نویسی ۔

Figured : (a) (۱) منقّش ؛ مصور ؛ مشجرد ؛ شکل و صورت بنائی ہوئی ۔ (۲) مجازی ؛ پُر از صنائع و بدائع ؛ مُرادی ؛ تمثیلی ؛ غیر حقیقی ۔ (۳) پیش کردہ ؛ متشکل ؛ متصور ؛ متخیل ۔ (٤) مخصوص شکل والا ؛ خاص انداز کا ۔ (٥) اطوار و انداز سے آراستہ ۔ (٦) (موسیقی) اعداد کے ذریعہ ظاہر کیا ہوا ؛ ایک یا چند آزادانہ سریلی آواز میں ملے ہوئے بےآہنگ ضمنی سُر ؛ تحریر نغمہ جس میں نیچے سُر کی آواز ظاہر کرنے کےلئے سُروں کے نیچے ہندسے لگائے جاتے ہیں ؛ تحریر نغمہ کے اصول کے مطابق لکھا ہوا ۔ (۷) منطق میں کسی شکل کے ذریعہ ظاہر کیا ہوا (اصول) ۔

Figured bass : (n) (۱) تحریر نغمہ جس میں نیچے سُر کی آواز ظاہر کرنے کے لئے سُروں کے نیچے ہندسے لگادیتے ہیں ۔ (۲) تحریر نغمہ کا اصول ؛ تحریر نغمہ ۔

Figured card : (n) تصویر والے پتے (تاش میں، بادشاہ، بیگم اور غلام) ۔

Figureless : (a) بےتصویر ؛ لنڈ منڈ ؛ بے ڈھنگا ؛ بے ڈول ۔

Figurer : (n) شکل بنانے والا ؛ صورت بنانے والا ؛ شبیہ اُتارنے والا ؛ خصوصاً برتنوں میں نقش و نگار بنانے والا ؛ (تاریخ و سیاسیات) مجسمہ ساز ؛ شبیہ ساز ۔

Figures : (n) (ریاضیات) اشکال ؛ اعداد ۔

Figures and facts : (n) اعداد و شمار ۔

Electric figures : (الیکٹرک) برقی پُتلیاں ۔

Figure stone : (n) (معدنیات) ایک طرح کا پتھر جس پر بآسانی نقش بنائے جاسکتے ہیں ، دوسرے اسی قسم کے پتھر ؛ (تاریخ) شبیہی پتھر ۔

Figurette : (n) (تاریخ و سیاسیات) چھوٹی مورتی ۔

Figurine : (n) [It.'figura.'] چھوٹا سا بت یا مجسمہ ؛ تمثال صغیر ؛ (تاریخ و سیاسیات) چھوٹا بت یا مجسمہ ۔

Figuring : (n) (۱) صورت کشی ؛ شکل سازی ؛ خاکہ کشی ؛ بت تراشی ؛ مجسمہ سازی ؛ عدد اندازی ؛ مصوری ؛ نقاشی ؛ صورت گری ؛ وضع تراشی ؛ طرز اندازی ۔ (۲) احتساب ؛ حساب کتاب ۔

Figurism : (n) (تاریخ و سیاسیات) علامت پسندی ؛ علامیت ۔

Fike : (n) [f. Fike (V).] (۱) (اسکاٹستانی) چھوٹی چھوٹی باتوں کےلئے تشویش ، تردد ، فکر ، الجھن ؛ پریشانی ؛ مصیبت ؛ تکلیف ؛ بھاگ دوڑ ؛ ہنگامہ ؛ اضطراب ؛ اضطرار ؛ ہلچل ؛ اچھل کود ؛ خفیف الحرکتی ۔ (۲) دکھاوے کی محبت ؛ (طب) خارش ۔

The fikes : اضطراری حرکات ؛ بے چینی ؛ پریشانیاں

Fike : (v) [Origin doubtful.] (۱) (اسکاٹستانی بول چال) بےچینی سے ٹہلنا ؛ اضطراری حرکتیں کرنا ؛ پریشان ہونا ؛ بے چین ہونا ؛ بے قرار ہونا ؛

نیز دبنا ؛ پیچھے ہٹنا ؛ جھجھکنا ؛ چوکنا ؛ گھبرا جانا ؛ جھٹکا کھانا ؛ اُچھلنا ؛ تیزی سے ہلنا جلنا۔ (۲) تنگ کرنا؛ پریشان کرنا ؛ بے چین کردینا ؛ مصیبت میں ڈالنا ؛ ستانا ۔

**Fikery : (n)** بےقراری ؛ چلبلاپن ؛ ہل چل ؛ بے چینی؛ ہنگامہ ؛ اضطراری حرکات ؛ اضطرار ؛ بھاگ دوڑ ۔

**Fila : (n)** (حیوانیات) خُیُوط ۔

**Filaceous : (n)** (حیوانیات) خیطی ؛ رشتکی ۔

**Filacer/Filazer : (n) [L.'filaciun.']** (تاریخ) ویسٹ منسٹر کی عدالتوں کا ایک افسر جو رٹ وغیرہ داخل کرتاتھا اور اس سے متعلق نوٹس وغیرہ جاری کرتا تھا ۔

**Filament : (n) [L. f.'filun.']** (۱) ایک باریک یا نازک دھاگا نما شے ؛ تارعنکبوت ؛ مکڑی کے جال کا ایک تار ؛ ننھا ریشہ ؛ ریشک ؛ باریک ریشہ خصوصاً وہ ناقابل تحلیل موصل جو بجلی کے بلبوں کے اندر رہتا ھے ؛ بجلی کے بلبوں میں نہ پگھلنے والا موصل ۔ (۲) (نباتیات) زر بر یا حامل زر کاوہ حصہ جس میںزیرہ؛ گل ھوتا ھے؛ زرتار۔ (۳) ریشم کاریشہ ۔ (٤)نچلے پروں کاباریک ریشہ ۔ (٥) (ریشہ) جانوروں یا پودوں کی بناوٹوں میں ۔ (٦) (ہوا، روشنی وغیرہ) موج، لہر، تار ۔ (۷) (الیکٹرک) سوت ؛ فلامنٹ ؛ (نباتیات) زرتار ؛ رگ ؛ خیطہ ؛ رشتک ؛ ریشہ؛ (حیوانیات)محور پر (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) موصل ؛ ریشہ (کیمیا) فلامنٹ ۔

**Activated filament :** (کیمیا) سرگرم کیاھوا فلامنٹ ۔

**Incandescent filament :** (کیمیا) چمکتا ھوا روشن فلامنٹ۔

**Seminal filament :** (حیوانیات) کِرم منی منوی حوین ۔

**Filament Electrometer : (n)** (برقیات) ریشی برق پیما ۔

**Filament-lamp : (n)** تارلگاھوا برقی لیمپ جس کےگرم ھونے سے روشنی پیدا ھوتی ھے ۔

**Filamentary : (a)** باریک ریشے کا ؛ اس سے متعلق یا اس کی نوعیت کا ۔

**Filamented : (a)** ریشہ دار ؛ تاردار ؛ باریک تاروالا ۔

**Filamentiferous : (a)** ریشہ دار ؛ تاروں والا ۔

**Filamentoid : (a)** ریشہ نما ؛ ریشہ ساں ؛ تارجیسا ۔

**Filementose/Filamentous : (a)** باریک تاروں سے بناھوا ؛ ریشہ دار یاریشوں پر مشتمل ؛ ریشہ ساں ؛ تار جیسا ؛ دھاگا نما ؛ تاردار ۔

**Filamentuous : (a)** خیطی ؛ ریشی ؛ سُوت نما ۔

**Filamentule : (n)** (شاذ) ننھا ؛ بریک ریشہ یا تار ۔

**Filamerican : (a) [Filipion+ American.]** فیلا امریکی؛ فلپائنی امریکی ؛ فلپائن اور امریکا کا ۔

**Filamerican : (n)** امریکا کے لئے وفاداری کا جذبہ رکھنے والا فلپائن کا باشندہ ۔

**Filander : (n) [L.filandula.]** شکرا یا باز کو ھونے والی ایک بیماری جو آنتوں میں باریک دھاگوں جیسے کیڑے ھوجانے سے ھوتی ھے نیز وہ مرض ۔

**Filar : (a) [L.'filum.']** دھاگے یا لکیر کا یا اس سے متعلق خصوصاً خورد پیما اور خوردبین جس میں حلقہ؛ نظر کے درمیان دھاگے یا خطوط ھوں ؛ (حیوانیات) خیطی ؛ ریشی ۔

**Filar micrometer : (n)** باریک خورد پیما ؛ خفیف فاصلے یا زاویوں کو ٹھیک ٹھیک ناپنے کا ایک آلہ جس میں پلاٹینیم کے دو متوازی نفیس تار کسی خوردبین یا دوربین کی ماسکی سطح میں لگے ھوتے ہیں جن میں ایک کسا ھوا ھوتا ھے اور دوسرا ایک نفیس لہروں والے اسکرو کے ذریعہ قابل حرکت ھو تا ھے ۔

**Filaria/Filariae : (n)** (۱) فلیریا ؛ فیل پا ۔ (۲) ایک قسم کا طفیلی کیڑا جو مرض فلیر یا کا باعث ھوتا ھے ۔

**Filaria : (n)** (حیوانیات) خیطیّہ ؛ فلاریا ۔

**Filaria diurna : (n)** (حیوانیات) خیطیّہ نہاری ۔

**Filaria Equina : (n)** (حیوانیات) خیطیّہ فرسی ۔

**Filarial : (a)** فلیریا کے جراثیم کایا ان سے متعلق ؛ فلیریائی ؛ طفیلی کیڑوں کی اس نوع کا یا اس سے متعلق ؛ (حیوانیات) خیطیئی ؛ فلاریائی ۔

**Filarial Fever : (n)** (طب) تپ خیطیی ۔

**Filariasis/Filariosis : (n)** فلیریائی جراثیم سے پیدا شدہ مرض ؛ فلیر یا ؛ (طب) خیطیّت ۔

Filariated : (a) جس کے اندر فلیریائی جراثیم موجود ہوں ۔

Filaricidal : (a) فلیریائی جراثیم کو مارنےوالی (دوا) فلیریا کُش ؛ دافع فلیریا ۔

Filaricide : (n) فلیریا کُش دوا ؛ (طب) خیطیہ کُش ۔

Filariid/Filarid : (a) فلیریائی ؛ فلیریا کا یا اُس سے متعلق ۔

Filariid/Filarid : (n) فلیریا ؛ فلیریا کا جرثومہ ۔

Filariform : (a) فلیریا جیسا ؛ فلیریا کی شکل کا ۔

Filarious : (a) فلیریا کے جراثیم سے متاثر ؛ جس کے اندر فلیریا کے جراثیم پھیل چکے ہوں یا سرایت کرچکے ہوں ۔

Filasse : (n) [Fr.] نباتی ریشہ (مثلاً جوٹ) جس سے تیار مال بنتا ہے ۔

Filate : (a) باریك اور بغیر دنبالہ کے ؛ تارجیسا ؛ دھاگہ نما (بہت باریك) ؛ (حشریات) بے لوچ قرنوں یا محاسوں کا ؛ جن کے سروں پر یا پہلوؤں میں سخت بال یا روئیں نہیں ہوتے ۔

Filatory : (n) [med. L. 'filatorium.'] دھاگا بنانےوالی مشین ؛ دھاگا کاتنے والی مشین ۔

Filature : (a) [Late L. 'filare.'] (۱) کتائی ؛ کاتنے یا سوت بنانے کا عمل ؛ ریشم کا تیرین ؛ ریشم کھولنا ؛ دھاگے بنانے کا عمل ؛ ریشم کے کوئے سے ریشم نکالنا ۔(۲) ریشم کے دھاگے بنانے کا کارخانہ ۔

Filazer : دیکھو Filacer

Filbert : (n) [ME.] (۱) ہیزل (ایك قسم کا اخروٹ) مینگ ؛ مغز ؛ فندق ۔ (۲) ہیزل کا مثمر درخت ؛ ہیزل کاپھلا ہوا درخت ۔(۳) (عامیانہ) ایسا شخص جواپنے آپ کو ماہر تجزیہ کار ظاہر کرتا ہو ؛ (نباتیات) بُندق ؛ بُندق بندی ۔

Filbert : (n) [ME.] دیکھو Filbeasd

Filch : (n) [f. next. verb.] چوری کی ہوئی چیز ؛ چُرائی ہوئی چیز ؛ شے مسروقہ ۔

Filch : (v) [roigin unkn.] (۱) (عامیانہ) چوری کرنا ؛ چُرانا ؛ اڑالینا ؛ خصوصاً حقیر اور معمولی چیزیں ۔ (۲) چوری سے یا خفیہ طور پر لے جانا؛ نگاہیں بچاکر اُٹھالینا ۔ (۳) کوئی چیز زبردستی لے لینا ؛ لوٹ لینا ؛ چھین لینا ۔

Filcher : (n) چوری کرنے والا ؛ اُڑالینے والا ؛ چرالینے والا ؛ چھوٹی چھوٹی چیزیں چرانےوالا ؛ چھوٹا چور ۔

File : (n) [OE.'feol.'] (۱) ریتی ؛ سوہان ؛ سوہن ؛ مسل ۔ (۲) (عامیانہ) عیار ؛ پُرفن ؛ فطرتی ؛ حرفت باز ؛ کیڑوں کے وہ کھردرے اعضا جنہیں مس کر نے سے آواز پیدا ہوتی ہے (مثلاً جھینگر وغیرہ) ۔

File : (v) (۱) ریتی سے صاف کرنا ؛ برابر کرنا (لکڑی وغیرہ کی سطح کو) ؛ ریتی سے چھیلنا ؛ تیز کرنا ؛ تیز کرنا (آواز وغیرہ کو) ۔ (۲) (مجازاً) چکنا یا چمکداربنانا جس طرح ریتی سے کیا جاتا ہے؛ درست کرنا؛ اصلاح کرنا؛ (خاص کر تحریر یا تصنیف کی) ؛ کانٹ چھانٹ کرنا ؛ بنانا ۔

Dental file : (n) دنت ریتی ۔

Ward file : (n) باریك ریتی ۔

File : (n) [F. fil.] (۱) نتھی کرنے کا تار، سوت ، دھاگا یا ایسی کوئی چیز جس میں حفاظت اور حوالے کی غرض سے کا غذات نتھی کئے جاتے ہیں، خصوصاً عدالتوں کی وہ مسل یا فائل جس میں مقدموں کے کاغذات نتھی ہوتےہیں؛ کسی مقدمے کی دستاویزات کی فہرست ۔ (۲) فائل میں رکھےہوئے کاغذات یاموضوعات کے اعتبار سے یا تاریخ وار حوالے کے لئے ترتیب دیئے ہوئے کاغذات ۔ (۳) (نقابت)ایك امتیازی نشان جو خاندان کے سب سے بڑے لڑکے کے پاس ہوتا ہے ۔ (٤) مِسل ؛ اخبار کی مِسل ؛ کاغذ گیر ؛ فائل ۔

To bite, gnaw file : سعی لاحا صل کرنا ؛ جھك مارنا ۔

To close their files : تصفیہ کرلینا ؛ مقدمہ اٹھالینا آپس میں صلح کرلینا ۔

File : (v) (۱) ترتیب سے رکھنا؛ تار میں پرونا؛ مسل بنانا ۔ (۲) فائل میں ترتیب دینا؛خصوصاً کسی عدالت یا سرکاری دفتر کے ریکارڈوں کو باقاعدگی سےرکھنا ۔(۳)ٹیلیفون یا تیلی گراف کے ذریعہ اخبار میں بھیجنا ۔(٤) ابتدائی انتخاب میں بہ حیثیت اُمیدوار کے نام درج کرانا ۔(۵) کسی عدالت یا دفتر میں درخواست وغیرہ پیش کرنا یا دینا ؛ دعویٰ دائر کرنا ۔

To file away : رندا کرنا ؛ صاف کرنا ۔

To file a bill (in chancery) : لارڈ چانسلر کی عدالت میں کوئی بِل پیش کرنا ۔

To file an information : دفتر یا عدالت کو کوئی تحریری اطلاع دینا ۔

File : (n) [F.file.] (۱) (فوج) ایک قطار کے آدمیوں کی تعداد ۔ (۲) آدمیوں کی ایک چھوٹی جماعت (ابتداً دو سے لے کر بارہ یا اُس سے زیادہ ؛ مگر اب عموماً صرف دو) ؛ نیز قطار میں مارچ کرتے ہوئے اگلے دو ہم قدم سپاہی ۔ (۳) پرا ؛ صف ؛ قطار ؛ آگے پیچھے چیزوں ، جانوروں یا آدمیوں کی قطار ۔ (٤) (شطرنج) بساط کے خانے ؛ شطرنج کےخانوں کی عمودی قطار۔(٥) خرگوش کی گذرگاہ ؛ خرگوش کے آنے جانے کا راستہ یا قدم کے نشان ۔

A file of man : دو شخص جو کسی خاص کام پر متعین کردئیے جائیں ۔

Induan, single file : ایک قطار کی وضع یا جماؤ ۔

In file : آگے پیچھے قطار میں ؛ ایک صف میں ۔

Rank and file : (۱) بھیڑ (عام لشکری ، افسروں وغیرہ کے مقابلے میں) ۔ (۲) مجمع ؛ بھیڑ ؛ انبوہ ؛ عوام الناس (رہنماؤں وغیرہ کے مقابلے میں) ۔ (۳) سپاہیوں کی متوازی یا عمودی صفیں یا قطار ۔

The common file : بھیڑ ؛ جتھا ؛ عوام کی قطار ۔

File : (v) (۱) قطار میں چلنا ؛ آگےپیچھے کی قطار میں چلنا (دوش بدوش نہیں) ؛ کوچ کرنا ۔ (۲) سپاہیوں کو صف میں چلنے کا حکم دینا ۔

To file off/-away : قطارقطاربن کر چلنا ؛ کوچ کرنا؛ آگےپیچھےکی قطار میں چلنا؛ کسی کشادہ محاذ پر چلتی ہوئی قطار کارخ بدل دینا اور لمبائی میں مارچ کرنا ۔

File : (n) [ME. øringin doutful.] خبیث ؛ بدمعاش ؛ شریر ۔

File : (n) While کا اسکاتستانی متبادل ۔

File : (n) [D.feil.] جھاڑن ؛ فرش یا فرنیچر صاف کرنے کا کپڑا ۔

File : (n) [F. 'filer.'] ایک قسم کی چھوٹی پتیوں کاسفوف جو اسٹو یا شوربے کو گاڑھا بنانے ؛ شوربے کو گاڑھا بنانے والا ایک قسم کی چھوٹی پتیوں کا سفوف ۔

File blank : (n) فولاد کا ٹکڑا جو ریتی بنانے کی غرض سے کاٹے جانے کےلئے تیار ہو ۔

File card : (n) ریتی کو صاف کرنے کا ایک تار برش ۔

File card : (n) مناسب سائز اور شکل کا فائل میں استعمال ہونے والا کارڈ ۔

File case : (n) اٹیچی کیس جس میں فائل کے کاغذات رکھے جائیں ۔

File clerk : (n) فائل سے متعلق کام کرنے والا محرر ، کلرک یا منشی ۔

File cutter : (n) سوہان گر ۔

Fiel-fire/-fireing : (n) صف کے ذریعہ فائرنگ؛ صف بندی کے ساتھ گولہ باری ؛ آزاد فائرنگ ۔

File fish : (n) ریتی کی طرح کھردری کھال والی مچھلی کی ایک نوع ۔

File hard : (n) اتنا سخت جو ریتی سے کاٹا نہ جاسکے ۔

File leader : (n) قطار میں سب سے اگلا سپاہی ۔

File-marching : (n) آگے پیچھے کی قطار میں چلنا ۔

File shell : (n) کیڑوں کی قسم جن کی پوست کھردری ہوتی ہے ؛ ایک قسم کی سیپی مچھلی جس کی پوست کھردری ہوتی ہے ۔

File snake : (n) ایک قسم کا بےضرر افریقی سانپ ۔

File-soft : (a) اتنا نرم کہ ریتی سے آسانی سے کٹ جائے ۔

File tailed rat : (n) گول دم والی چھچھوندر ۔

File 13 : (n) ردّی کی ٹوکری ۔

Filemot : (a) بادامی رنگ کا ؛ سوکھے پتّے کے رنگ کا ؛ بھورا یا زردی مائل بھورا ۔

Filemot : (n) بادامی رنگ ؛ سوکھے پتّے جیسا رنگ ؛ زردی مائل بھورا رنگ ۔

Filer : (n) ریتنے والا ؛ رندنے والا ؛ ریتی یا رندے کے ذریعہ کام کرنے والا ؛ ریتی سے تیز کرنے یا چکنا کرنے والا ؛ فائلر ۔

Filer : (n) فائل کرنے والا ؛ نتھی کرنے والا ؛ مِسل کو ترتیب دینے والا ۔

Filet : (n) [F.'filet.'] (۱) مربع جالیوں والا جال یا جھالر ۔ (۲) اس قسم کی رنگین نقاشی ؛ مشبکہ یا جال دار نقاشی ۔

Fili : (n) اعلیٰ درجے کا ایک قدیم آئرستانی شاعر یا اس طبقے سے متعلق یا اس طبقے سے متعلق جو قانون داں، مورخین، ماہرالانساب اور قصہ گو ہوتے تھے ۔

Fili : (n) دھاگا یا دھاگے کےمشابہ کوئی چیز ۔

Filial : (a) [Late L. f. 'filia.'] (۱) فرزندانہ ؛ بیٹےیا بیٹی کا ؛ لڑکا یا لڑکی کا ؛ بنوی ؛ لڑکے یا لڑکی سے متعلق ؛اولاد کی طرف سے والدین پر واجب ۔ (۲) بیٹے یا بیٹی کی حیثیت یا رشتےکا حامل ۔ (۳) (مجازاً) ایسی چیز جو کسی دوسری چیز سے مستخرج یاپیدا شدہ ہو ۔

Filial Generation : (n) (حیوانیات) بنوی نسل ۔

Filiality : (n) اولاد کا والدین سے رشتہ ؛ اولاد کی صفت ؛ اولادیت ؛ فرزندیت ۔

Filially : (adv.) بیٹے یا بیٹی کی طرح سے ؛ اولاد کی طرح ؛ فرزندانہ یا دخترانہ ۔

Filialness : (n) اولادیت ؛ فرزندیت ؛ دختریت ۔

Filiate : (v) [med. L. f. 'filius.'] دیکھو Affiliate

Filiation : (n) [med. L. f. 'filiari.'] (۱) فرزندی ؛ فرزندیت ۔ (۳) شاخوں کی بناوٹ ؛ شاخوں یا ٹہنیوں کی تشکیل ۔ (٤) کسی زبان یا جماعت کی شاخ ؛ لسانی یا نسبی شاخ ۔ (٥) نسب ؛ رشتہ داری ؛ نسبی تعلق ؛ نسبی رشتہ ۔ (٦) (دینیات) بیٹا ہونا یا ہوجانا۔ (۷) (کسی صاحب اولاد کا) سلسلۂ نسب ۔ (۸) سلسلہ توالد و تناسل ؛ توارث؛ نسل ؛ نسب ؛ پیڑھی ؛ پُشت ۔ (۹) کسی بچے کی ولدیت کا تعین (مجازاً) کسی چیزکا مصدر، منبع، یا اصل کی دریافت یا تعین ۔ (۱۰) کسی چیز کو اُس کے اصل کے ساتھ وابستہ کرنا ۔

Filibeg : (n) [Gael. f. feileadh +beag.] لباس (کُرتے، کوٹ وغیرہ) کا دامن ؛ ہالینڈ والوں کا لباس ؛ گھنگھرا ؛لہنگا؛ پشواز؛ گھاگرا(اسکاٹستان کے پہاڑی مردوں کا پہناوا جوعورتوں کے سایہ سے مشابہ ہوتا ہے) ۔

Filibuster : (n) [Du. 'vrijvuiter.'] (۱) لٹیرا ؛ ڈاکو ؛ لٹیروں کی جماعت جو غیر ممالک میں لوٹ مار کرے ۔ (۲) (امریکا) مجلس وضع قوانین میں مزاحمت کرنے والا فریق ۔ (۳) جانباز قزاقوں کا ایک طبقہ جس نے سترھویں صدی عیسوی میں جزائر غرب الہند کی اسپانی نو آبادیات کو تاخت وتاراج کیا تھا ۔ (٤) ۱۸۵۰ء اور ۱۸٦۰ء کے درمیان امریکا کے باغی جانبازوں پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے جنھوں نے کیوبا پر حملہ کے وقت لوپیز (Lopez) کا اورنکاراگا کے حملےمیں واکر کا ساتھ دیا تھا ۔ (٥) بیرونی ریاستوں کے خلاف ناجائز اور بے ضابطہ جنگ میں مشغول رہنےوالا؛ غیرسلطنت کےخلاف زبردستی جنگ کرنےوالا ڈاکو یا بحری قزاق ۔ (٦) (بےقاعدہ استعمال)قزّاقوں کی کشتی یا جہاز؛ لٹیرا جہاز ۔

Filibuster : (v) (۱)لوٹ مارکرنا؛ تاخت وتاراج کرنا ؛ غارت گری کرنا؛ قزاقی کرنا ۔ (۲) غیرممالک میں انقلابی جدو جہد کرنا؛ بیرونی ریاستوں کے خلاف ناجائز اوربےضابطہ جنگوں میں شریک ہونا۔ (۳) (امریکا) مجلس قانون ساز کی کاروائی میں مزاحمت کرنا یا مزاحم ہونا ۔ (٤) قزاق جانبازوں کے طریقوں کی پیروی کرنا ۔

Filibusterer : (n) قزاق ؛ لٹیرا ؛ غارت گر ؛ ڈاکو ۔

Filibusterism : (n) قزاقی ؛ لوٹ کھسوٹ ؛ غارت گری ؛ غارت گری ؛ ڈکیتی ؛ قزاقیت ؛ لوٹ مارکی طرف میلان ہونا ۔

Filical : (a)[L.'filix.'] فرن کا یا اُس سے متعلق ۔

Filices : (n) (نباتیات) جنس ہنسراج ؛ کرنین ۔

Filicide : (n) [L.filia.'] اولاد کُش ؛ بیٹے یا بیٹی کو مارڈالنے والا ۔

Filicide : (n) اولاد کُشی ۔

Filiciform : (a) [f. as Filical + (I) Form.] فرن نما ؛ فرن کی شکل کا ۔

Filicineae : (n) (نباتیات) ہنسراجیہ ۔

Filicoid : (a) [f. as perec. +-oid.] فرن کے مشابہ ؛ فرن کے مانند ؛ (نباتیات) کرف نما ؛ ہنسراج نما ۔

Filiciod : (n) ایک فرن نما پودا ۔

Filiety : [Late L.'filietatem.'] فرزندیت ۔

Filiferous : (a) [L.'filum.'] دھاگا نما حصوں والا ؛ دھاگا نما اعضا والا ؛ دھاگا نما پرزوں والا ۔

Filiform : (a) دھاگا نما ؛ باریک دھاگے کی شکل کا ؛ دھاگے جیسا ؛ (نباتیات، حیوانیات) خیطی؛ رشتکی ؛ (حیوانیات) ریشہ نما ۔

Filiform : (n) (جراحی) انتہائی نازک یا باریک سلائی جو تشخیص یا علاج کےلئے استعمال کی جاتی ہے ۔

Filiform papilla : (n) زبان کے باریک نوکیلے متعدد دانوں میں سے کوئی ایک ؛ (حیوانیات) ریشہ نما بھٹنی ۔

Filigrain/-grane : (n)[L.filum+granum.] (۱) دھاگوں اوردانوں سےبنے ہوئے مختلف قسم کے نفیس جواہراتی کام (عموماً سونے یا چاندی پر) ۔ (۲) تعمیراتی آرائش ؛ عمارتوں کے نقش ونگار ۔ (۳) نفیس جواہراتی بنی ہوئی یا اُس میں استعمال کی گئی چیز ۔

Filigree/Filagree : (n) [Abbrev. f. filigreen.] (۱) نبت کا کام ؛ زردوزی ؛ طلا کاری ۔ (۲) دھات کا باریک کام (نقش ونگار) ۔ (۳) نازک ؛ خوشنما ؛ بھڑکیلی ؛ نفیس ؛ خوب صورت حسین یا چمکیلی چیز ۔ (٤) دھاگو ں اور دانوں سے بنے ہوئے مختلف قسم کے نفیس جواہراتی کام (عموماً سونے یا چاندی پر) ۔ (۵)نفیس جواہراتی کام بنی ہوئی یااُس میں استعمال کی گئی چیز ۔ (٦) دھات کے تاروں کا باریک کام ؛ (تاریخ) زرتارکاری ۔

Filigree work : (n) (تاریخ و سیاسیات) زرتار کاری کا کام ۔

Filigreed : (a) زردوزی کے کام کا ؛ سچے کام کا ؛ زردوزی کا کام کیا ہوا ؛ طلا کاری کیا ہوا ؛ زردوزی کے کام سے آراستہ یا مزین ۔

Filing : (n) (۱) ریتی سے رگڑنے یا چکنا کرنے کا عمل ؛ ریتائی ؛ ریتنا؛ رندائی ۔ (۲) برادہ (جمع میں) جو ریتی سے رگڑنے پر نکلتا ہے ۔ (۳) مِسل بندی ؛ سوہان کاری ۔

Iron filing : (کیمیا) لوھے کا برادہ ؛ لوہچون ۔

Filings coherer : (n) (ریڈیو) برادہ دار اتصال آور ۔

Filoque : (n) [L.] بیٹے یا باپ سے روح القدس کے ظہور کے عقیدے کو حتمی طورپر بیان کرنے کےلئے ادبی مجلس نیکانی میں طے شدہ عقائد کے مغربی ترجمے میں شامل کیا ھوا ایک لفظ ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Filipendula : (n) [L.'filum + pendulus.'] (نباتیات) ایک قسم کاپودا جس کی جڑیں گرہ دار (یا ثعلبی) ھوتی ہیں ؛ اس جنس کا کوئی پودا ۔

Filipendulous : (a) دھاگے سے لٹکا ھوا ۔

Filipina : (n) [SP. fen . of pilipion.] فلپائنی عورت ۔

Filipino : (n) [Sp. f. filipinas.] فلپائنی جزیرے کا باشندہ خصوصاً عیسائی مذہب کا ماننے والا ؛ جمہوریہء فلپائن کا ایک شہری ؛ فلپائنی ۔

Filipino : (a) (۱) فلپائنی باشندوں کی خصوصیت کا یا اُس سے متعلق یا اُس کے جیسا ۔ (۲) فلپائن کا ؛ اُس کے جیسا ۔

Filius nullius : (n) [L.] ولد الزنا ؛ حرامی ؛ ناجائز لڑکا ؛ جس کے باپ کا پتا نہ ہو ۔

Filius populi : (n) Filius mullius دیکھو

Filix : (n) ایک قسم کی فرن ؛ فرن کی ایک نوع ۔

Fill : (n) [Var. of Thill.] (۱) (جمع) گاڑی کے دُھرے ۔ (۲) دُھروں کے درمیان کی جگہ ۔

Fill : (n) [Oteut. f. 'fullo.'] (۱) پیٹ بھر غذاوغیرہ ؛ بھرپور ؛ کافی ؛ پورا؛ بھراؤ ؛ بھراوٹ ۔ (۲) بھرپیٹ غذا ۔ (۳) بھر ( مثلاً منھی بھر ) ۔ (٤) لقمہ ؛ بوجھ ؛ بار ۔ (۵) خالی چیزوں کو بھرنے کی شے ۔ (٦) (ریڈیو یا ٹیلی ویژن پروگرام کے) خالی وقفوں کو پُر کرنے والی چیزیں ۔ (۷) کسی جاندارکی ہاضمہ والی نالیوں میں موجود چیزیں ۔ (۸) کسی مخصوص کاغذ سازی والی مشین سے بننے کے لائق کاغذ کی انتہائی چوڑائی ۔ (۹) (ریلوے لائن کی تعمیر میں) کنارے کی خالی جگہوں یا گڈھوں کو بھرنے والا کوئی پُشتہ یا باندھ ؛ یا ایسی پُشتوں سے بھری ھوئی جگہ ۔

**Sails fill :** بادباں ہوا سے بھرے ہوئے ہیں ۔

**Fill : (v)** (۱) بھردینا ؛ بھرجانا ؛ پُرکرنا ؛ پُرہونا ؛پُرہوجانا ۔ (۲) بالافراط جمع کرنا ؛ ذخیرہ جمع کرنا ۔ (۳) بھرجانا ؛ سماجانا ۔ (٤) (دنداں سازی) کھوکھلے دانت سونے سے بھرنا ۔ (٥) سیر کرنا شکم سیر ہوکر کھانا ؛ طبیعت بھردینا؛ چھکا دینا(شراب پلا کر) ؛ اگھا دینا (کھانےوغیرہ سے)؛ پیٹ بھرکر کھانا یا کھلانا؛ شکم سیری کا احساس پیدا کرنا ؛ مطمئن کرنا ؛ تسکین دینا ۔ (٦) کسی منصب پر ہونا ؛ فائز ہونا ۔ (۷) فرض منصبی کو بجالانا؛ فرائض انجام دینا ۔ (۸) (فرصت کے وقت کا) مشغلہ ہونا ۔ (۹) کسی خالی جگہ یا اسامی کو پُر کرنا ۔ (۱۰) ملانا ؛ ملونی کرنا(خصوصاً سوتی کپڑے میں) آمیزش کرنا ؛ ملاوٹ کرنا؛ ملانا ۔ (۱۱) انڈیلنا ؛ ڈھالنا ؛ لدائی کرنا ؛ لادنا ؛ کسی برتن میں رکھنا یا بھرنا؛ کسی چیز سےشگاف یا سوراخ کو بھرنا ۔ (۱۲) جہاز پر مال لادنا؛ لباس کو خوش وضع طورپر مکمل شکل دینا ۔ (۱۳) پھولوں سے بھرجانا۔ (۱٤) بڑھنا؛ وسیع ہوجانا ۔ (۱٥) (جہاز رانی) (ہَوا کا بادبان کو) پھلانا ؛ (بادبان کا) ہوا سے پھرجانا۔ (۱٦)جگہ گھیرلینا؛ جگہ لینا؛ سمائی ہونا؛ سرایت کرنا؛ نفوذ کرنا ؛ گُھسنا ؛ بیٹھنا ۔ (۱۷) پوری جگہ یا گھیرے کو لےلینا؛ پورے کو بھردینا۔ (۱۸) جذبات سےلبریزہوجانا۔ (۱۹)(کسی مدت وغیرہ کو) پوراکرنے کی لئے کسی شغل، کام وغیرہ کو پورا کرنا یا انجام دینا یا بجالانا ۔ (۲۰) خانہ پُری کرنا ۔

**To fill one's shoes :** اپنی جگہ اختیارکرنا یالے لینا؛ اپنےعہدے پر فائز ہونا اور فرائض اور ذمہ داریوں کو انجام دینا ۔

**To fill the bill :** ضرورت پوری کرنا ؛ بامراد کرنا ؛ مرادبرلانا ؛ دوسرے کے کام آنا ۔

**Fill away : (v)** (۱) بادبان کی ترتیب اس طرح کرنا کہ وہ پوری طرح ہَوا کےرخ پرہو ۔(۲) بادبان کو ہَوا کے رخ پر رکھ کر آگے راستے کی طرف بڑھنا ۔

**Fill-basket : (n)** مٹر وغیرہ کی مخصوص بڑی یا کثرت سے پیدا ہونے والی قسم کا نام ۔

**Fill-belly : (n)** (۱) پیٹو شخص ؛ بہت کھانے والا ۔(۲) نیولے کی شکل کا بسیار خور جانور ۔

**Fill cap : (n)** تیل کی ٹنکی کو بھرنے والی پائپ کےسرے پر لگی ہوئی لوہے کی ٹوپی ۔

**Fill-dike/-the dike : (n)** ماہ فروری کی صفت یا لقب (چونکہ اس مہینے میں بارش اور برف کےپگھلنے سے کھائی اور خندقیں بھرجاتی ہیں) ۔

**Fill-horse : (n)** بم کا گھوڑا ؛ وہ گھوڑا جو بموں کے درمیان جوتا جائے ؛ جب گاڑی میں آگے پیچھے گھوڑے جوتے جائیں تو پچھلا گھوڑا ۔

**Fill- in :** (۱) خانہ پری کرنا ؛ بھرنا (دستاویزاورچیک وغیرہ کو) ۔ (۲) کسی عبارت کو مکمل کرنا ؛ خالی جگہ کو بھرنا ؛ (فارم وغیرہ) بھرنا ۔ (۳) کسی خالی جگہ میں بھرنے کی غرض سے کوئی چیز رکھنا ۔

**Fill-out : (v)** (۱) بڑھانا ؛ بڑھنا ؛ وسیع کرنا۔ (۲) مطلوبہ حد تک وسیع کرنا ؛ ضروری حد تک بڑھنا۔ (۳)بیرونی حدودکے اندر پھیل جانا یابھرجانا۔ (٤) انڈیلنا ؛ دوسرے برتن میں پلٹنا ۔

**Fill the bill : (v)** نمایاں ہونا ؛ چھایا ہوا ہونا ؛ (امریکا) کما ینبغی کرنا ؛ مکتفی ہونا ۔

**Fill up : (v)** (۱) پُرکرنا ۔(۲) کمی پوری کرنا ۔(۳) بھردینا ؛ پاٹ دینا۔ (٤) پوری طرح بڑھ جانا؛ بڑا ہوجانا ۔(٥) معمور کردینا ؛ شکم سیر کردینا ؛ لب بہ لب بھردینا ؛ پوری طرح بھر دینا ۔ (٦) کسی چیز کی بھرائی مکمل کرنا؛ پوری طرح بھردینا ۔ (۷) (کسی کمی یا خلا کو پر کرنے کےلئے) فراہم کرنا ؛ بہم پہنچانا؛ سپلائی کرنا۔ (۸) خانہ پُر کرنا ؛ خالی جگہ کو بھرنا ؛ کسی عبارت کو مکمل کرنا ۔ (۹) روک دینا؛ موقوف کر دینا ؛ اوقاف لگانا؛ ٹھہرانا؛ بند کرنا ؛ مسدود کرنا ؛ روکنا ؛ منسوخ کرنا. برابر کرکے مکمل کرنا ۔ (۱۰) پورا ہوجانا ؛ بھرجانا ؛ مکمل ہوجانا ؛ معمور ہوجانا ؛ سیر ہو جانا ؛ موقف ہو جانا ؛ کامل ہو جانا ۔ (۱۱) (مجازاً) پوری طرح جوان ہو جانا ؛ کِھل اٹھنا ۔

**Fille : (n) [F.]** لڑکی ۔

**Fille de chambre : (n)** خواص ۔

**Fille de joie : (n) [F.]** بیسوا ؛ کسبی ؛ رنڈی ؛ طوائف ؛ دل بہلانے والی لڑکی ۔

**Filled : (a)** بھرا ہوا ؛ پُر ؛ معمور ؛ مکمل ۔

**Filled cheese : (n)** ملاوٹ والی پنیر ؛ دودھ سے نکالا ہوا ایسا پنیر جس میں خارجی یا بیرونی روغنی اشیاء بھی ملائی گئی ہوں ۔

**Filler : (a)** (۱) بھرنے والا : پُر کرنے والا : مکمل کرنے والا : ملاوٹ کرنے والا : تمام کرنے والا : موقوف کرنےوالا : بطانہ : بھرتی ۔ (۲)بھرنے کےلئے استعمال کی گئی چیز : بھراوٹ : بھری جانے والی چیز : ملاوٹ کی گئی چیز ۔

**Filler : (n)** دیکھو Fill horse

**Filler Freight : (n)** (تجارت) بھراؤ مال ۔

**Filler in : (n)** (۱)رنگ بھرنے والا : ڈیزائن بنانےوالا (خصوصاً مٹی کے برتنوں پر) ۔ (۲) کسی کا بدل ۔

**Filler man : (n)** تمباکو کا کام کرنےوالامزدور جواس کےپتوں کو طشت پر رکھ کر سکھاتا ھے تاکہ وہ سگار بنانے کے کام میں لایا جاسکے ۔

**Fillet : (n) [L. 'filum.']** (۱) سر کابندھن : فیتہ : دھجی : پٹی (بال باندھنے کی) : موباف : سنگارکےطورپر سر کے بال یا سر کےلباس کو درست رکھنے کے لئےباندھا جانے والا فیتہ وغیرہ ۔ (۲) پٹی : بندھن : بند ۔ (۳) پتلا سا لمبا ٹکڑا (کسی چیز کا)(مثلاً سکہ سازی میں دھات کا) ۔ (٤) (جمع میں) کسی جانور کی کمر : کولہا ۔ (٥) پٹھے کا گوشت: لٹکا ھوا گوشت : گوشت کا لٹکا ھوا ٹکڑا ۔ (٦) بچھڑے کی پنڈلی کا گوشت جس میں سےہڈی الگ کر کے اس کو لپیٹ کر فیتے سے باندھ دیا گیا ھو ۔ (۷) مذکورہ بالا طرح سے بناھوا گائے کا گوشت یا مچھلی ۔ (۸) (طباخی) آسانی سے علاحدہ ھوجانے والا پُرگوشت حصہ خصوصاً گائے کی پیٹھ یا پٹھے کا گوشت ۔ (۹) مچھلی کا قتلا ۔ (۱۰) دوکانسوں یا کگروں کی درمیانی پٹی : کسی ستون کے کٹاؤ کی درمیانی چھوٹی پٹی : رخچہ : پخ : بندک : (نجاری) لکڑی کی ایک پتلی پٹری جو سہارا دینے یا مضبوط کرنے کےلئے سطح پر باندھی گئی ھو ۔ (۱۱) ڈھال کا آڑا حصہ : ڈھال کے اوپر کے ایک تہائی حصے کا ربع : ڈھال کے بالائی ثلث کا ایک تہائی یا ایک ربع ۔ (۱۲) کسی سطح کا اٹھا ھوا سرا : خصوصاً بندوق کے دہانے پر کا حلقہ نیز کسی اسکرو کی لہر یا دھاری ۔ (۱۳) (جلدسازی) جلد کے اوپر کا سادہ خط : کتاب کی جلد کے اوپر دبا کر بنایا ھوا ایک سادہ خط یادھاری نیز وہ اوزارجس سے یہ خط بنایا جاتا ھے ۔ (١٤) پنیر بنانے میں کام آنےوالا دہی : ریشوں سے بنا ھوا بندھن : ترچھے، منحنی سفیدعصبی ریشوں کی پٹی جو مادغ کے اندر ھوتی ھے ۔ (۱٥) پٹی یا فیتے جیسی کوئی بھی چیز (حشریات وطیوریات) رنگین پٹی یا دھاری : (مکڑے میں) جبڑوں کے جوڑ اور آنکھوں کے درمیان کی جگہ ۔

**Fillet : (v)** (۱) سر کا موباف ، فیتہ یا پٹی باندھنا ۔ (۲) زیبائشی فیتے سے آنکھ باندھنا یا لپیٹنا ۔ (۳) (طباخی) مچھلی کے قتلے یا گوشت کے پارچے کرنا ۔ (٤) فیتوں، دھاریوں ، پٹیوں اور خطوط سے آراستہ کرنا (خصوصاً جلدسازی میں) ۔ (٥) فیتے کی طرح استعمال کرنا ۔

**Fillet gauge : (n)** محدب اور مقعر سطحوں کو ناپنے کا پیمانہ ۔

**Filleting : (n)** (۱) بندش : بندھن : فیتہ یا پٹی باندھنے کا عمل ۔ (۲) فیتہ : بندھن : بند : پٹی : موباف : سر میں باندھنے کا فیتہ یاپٹی ۔ (۳) آرائشی پٹیاں یا دھاریاں ۔ (٤) دیوار یا چھت کے جوف کی بھراوٹ : وہ چیزیں جس سے جوف کوبھراجائے ۔

**Filli - :** (۱) بچھڑی : بچھیا : نوجوان گھوڑی ۔ (۲) چنچل دوشیزہ : کم عمر لڑکی ۔ (۳) چنچل : جوان : الھڑ ۔

**Filling : (n)** (۱) بھرنا : بھرجانا : بھراؤ : لبریزی : تکمیل : بھرنے یا بھرے جانے کا عمل : سیری : شکم پر : خانہ پُری : بھرت (دانت) بھرائی ۔ (۲) (جہاز رانی) بادبان کا پھیل جانا: اس میں ھَوا بھرجانا ۔ (۳) آمیز : ملاوٹ ۔ (٤) خالی جگہ یاجوف کوبھرنے میں استعمال ھونےوالی چیز: بھراوٹ : جگہ کو بھرنے میں استعمال کی گئی چیزیں ۔ (٥) (شراب سازی) (جمع میں) مالٹ سے تیارکی جانے والی شراب کو صاف کرنے کےلئے (لکڑی کے) پیپے میں ڈالا ھوا مالٹ کا تیار شدہ زلال یا آش ۔ (٦) زیادہ غذا اور کم کام کی وجہ سے گھوڑے کے پیر میں اتفاقیہ ھونے والا ایک مرض ۔

**Filling fork : (n)** کرگھے کا وہ دوشاخہ جو بھرنی کے دھاگے کو ٹوٹ جانےیا درستگی سےنہ بیٹھنے کی صورت میں کرگھے کی حرکت کو روکتا ھے : کرگھے کا کھٹکا ۔

**Filling knitting : (n)** بانا دوزی : بھراؤ کا کام : بھراوٹ کی بُنائی ۔

**Filling notch/-slot : (n)** بول بیرنگ کا ایک کٹاؤ جس کے ذریعہ بال اندر داخل ھوتا ھے ۔

Filling point : (n) سیال چیزوں کے رکھنے والے برتن خصوصاً بوتل میں بنا ہوا نشان جہاں تک اس میں رقیق چیز بھری جاتی ہے ۔

Filling station : (n) موٹر گاڑیوں میں تیل اور گیسولین بھرنے کا خردہ فروش اسٹیشن (دکان) ۔

Fillip/Filip : (n) (۱) ناخن کی نکور ؛ ناخن کی ٹھوکر ۔ (۲) اکساوا ؛ محرک ؛ ابھارنے والی شے ؛ مہیج ۔ (۳) ادنیٰ ؛ خفیف ؛ دقیقہ ؛ لمحہ ؛ (مکے کی) مار ؛ گھونسہ ۔

Fillip : (v) (۱) ناخن سے اچھالنا ؛ ناخن سے ٹھوکر مارنا ۔ (۲) روپے ، پیسے یا گولی کو ناخن سے اچھالنا ۔ (٤) زور دینا (حافظے یا طبیعت پر) ۔ (٤) ٹھوکا دینا ۔ (٥) متحرک کرنا ؛ متہیم کرنا ؛ اُکسانا ؛ بھڑکانا؛ مشتعل کرنا ۔

Not worth a fillip : معمولی ، حقیر چیز ۔

Fillister : (n) [Origin unkn.] کھڑکی کے شیشوں کے چوکھٹے کا رندا نیز شیشے بٹھانے یا پوٹین جمانے کےلئے کاٹی ہوئی چول ؛ (نجاری) تپام ؛ تپام رندہ ۔

Fillister head/-screw head : (n) اسکرو یا پیچ کے سرے پر کا کٹاؤ ۔

Filly : In) [Origin doubtful.] دیکھو Filli

Film : (n) [L.fellis.] (۱) جھلی ؛ تہ ؛ ورق غشا ؛ قشر ؛ پرت ؛ چھلکا ۔ (۲) سنیما کی جھلی یالچھا ؛ سنیما ؛ فلم ۔ (۳) فوٹو کی جھلی ۔ (٤) آنکھ کاجالا؛ غبار؛ دھند؛غبارچشم ۔ (٥) باریک سا تاگا یا ریشم ۔ (٦) (فوٹوگرافی) تصویری کاغذ یا پلیٹ پر پھیلی ہوئی کولوڈین اورگلاٹین کی پرت یا جھلی ؛ (کیمیا) تہ ۔

Film : (v) (۱) چڑھانا ؛ منڈھنا ؛ باریک جھلی سے ڈھانکنا ۔ باریک پرت جمانایا چڑھانا؛ مدھم ہوجانا؛ باریک پردہ سےڈھک جانا ؛ دھندلا جانا ۔ (۲) فلم بنانا؛ فلم تیار کرنا ؛ فلمانا ۔

Soap film : (کیمیا) صابن کی تہ ۔

Surface film : (کیمیا) اوپری تہ ۔

The film of death : پردۂ موت ؛ موت کی دھند ۔

Film able : (a) قابل تصویر ؛ فلمانے کے لائق ۔

Film badge : (n) فوٹو گرافک فلم میں کام آنے والا ایک پیمائشی آلہ ۔

Film dom : (n) (۱) فلمی دنیا ؛ فلمی صنعت ۔ (۲) فلمی صنعت کے لوگ ؛ فلمی ستارے ۔

Film-gate : (n) فلم گزار ۔

Film holder : (n) فلم رکھنے کا روشنی بند (تاریک) ڈبہ ۔

Film goer : (n) فلم دیکھنے والا ؛ فلم کا شائق یا رسیا ؛ فلم بیں ۔

Film land : (n) فلمی دنیا ۔

Film like : (a) فلم نما ؛ فلم جیسا ۔

Film record : (n) فلمی ریکارڈ ۔

Film recorder : (n) صوت نگار فلم ۔

Film wright : (n) فلم میں اسکرپٹ لکھنے والا ۔

Filmer : (n) فلم بنانے ولا ؛ فلم ساز ۔

Filmic : (a) فلمی ؛ فلم نما ؛ فلم جیسا ؛ فلم صفت ؛ قابل فلماؤ ۔

Filmily : (adv.) دھندلے طور پر ؛ مدھم طورپر ۔

Filminess : (n) دھندلاپن ۔

Filmize : (v) فلمانا ؛ فلم بنانا ۔

Filmization : (n) فلم کےلئے لینا (کسی کہانی یاناول وغیرہ کو) ؛ فلمانا ۔

Filmogenic : (a) فلم زا ۔

Filmy : (a) (۱) جھلی سا ؛ دھندلا ۔ (۲) باریک جھلی یا پرت جیسا ۔ (۲) ہلکا ؛ باریک ؛ شفاف ؛ ریشمی جالی کا سا؛ چھوٹی مکڑی کےبنےہوئے مہین جال کا سا۔ (٤) کہرنما ؛ کہر آسا ؛ غبار دار ۔ (٥) باریک جھلی یا پردے سے ڈھکا ہوا ؛ دھندلا ؛ مدھم ۔ (٦) (کیمیا) جھلی دار ۔ (٧) (سنیما) فلم نما ۔

Filmy fern : (n) فرن کی ایک قسم ۔

Filoplume : (n) [Bodly f . L. 'filum +pluma.'] (طیوریات) رواں ؛ دھاگا نما پر ؛ بال جیسا پر ؛ خیطی پر ۔

Filoplumeceous : (a) بال جیسے پروں والا ؛ رواں دار ۔

Filopodium : (n) (حیوانیات) خیطی پا ۔

Filose : (a) [L.f. 'filum.'] (نباتیات، حیوانیات) دھاگا نما سروں والا ؛ خیطی ؛ رشتگی ۔

Filoselle : (n) [F.r.] کچا ریشم ؛ ابریشم ؛ لاس ۔

Fils (fes) : (n) بیٹا ؛ فرزند ؛ خُرد ۔

Filter : (n) [med.L.'feltrum.'] ٹپکا(پانی وغیرہ صاف کرنے کا) ؛ فلٹر ؛ مقطار ؛ دبیز ادنیٰ کپڑے ؛ کاغذ یا دوسری مسامدار چیز کا ٹکڑا جس سے گذار کر سیال مادوں کوخارجی آلائشوں سےپاک وصاف کیا جاتاھے؛ (کیمیا) سیال مادوں کو چھان کر صاف کرنے کا آلہ خصوصاً گھڑونچی جس میں سیال کو بالو، کوئلے یا بعض دوسری مسامدار چیزوں سے گذار کر صاف کیا جاتا ھے ؛ (شاذ) چھانی جانے والی چیز ۔

Filter : (v) (۱) ٹپکنا ؛ ٹپکانا ؛ صاف کرنا (پانی وغیرہ کا) چھاننا؛ تقطیر کرنا ۔ (۲) پھوٹنا؛ پھوٹ نکلنا (خبر کا) ۔ (۳) صاف کرنے کےلئے کسی سیال کو فلٹر سےگزارنانیز وہ سیال ۔ (٤) کسی مسامدار یا سوراخ دار چیز سے ٹپکانا یا چھاننا۔ (٥) فلٹر کی طرح کسی چیز سےگذرنا، ٹپکنا؛ چھننا ۔ (٦) چھان کر نکالنا یاحاصل کرنا ۔

Capillary filter : ڈھیلے ریشوں والی طناب کے ذریعہ پانی میں ملے خس وخاشاک کو چھاننے کا ایک طریقہ ۔

Filter alum : (n) الیومینیم سلفیٹ ۔

Filter ash : (n) فلٹر/ چھننے کی راکھ ۔

Filter-bed : (n) ٹپکےیا فلٹر کاحوض ؛ فلٹری حوض ؛ حوض یا تالاب جس کی تہ عارضی ھوتی ھے اور فلٹر کا کام دینے کے لئے ڈھکی ھوتی ھے ؛ حوض فلٹر ۔

Grabity filter : (کیمیا) ثقلی فلٹر ۔

Mechanical filter : (کیمیا) میکانی فلٹر ؛ آلہ تقطیر ۔

Filter cake : (n) رقیق یا سیال چیز کے چھاننے کے بعد بچی ھوئی گاد یا تلچھٹ ۔

Filter centre : (n) (فوج) خطرے سے آگاہ کرنے والا فضائی اسٹیشن ۔

Filter circuit : (n) (ریڈیو) فلٹری دور ۔

Filter-faucet : (n) ایک خانہ دار فلٹر جس میں سیال کو صاف کرنے کےلئے بالو، اسفنج اور دوسری چیزیں ھوتی ہیں ۔

Filter feeder : (n) ایسا جانور جو پانی کی دھار میں چھوٹے کیڑوں کو چھان کر اپنی غذا حاصل کرتا ھے ۔

Filter fly : (n) ایک قسم کی لمبےپیروں والی رواں دار مکھی ۔

Filter man : (n) فلٹر کرنے والا ؛ چھاننے والا ۔

Filter-paper : (n) فلٹر کا غذ ؛ چھاننے کا کاغذ ؛ چھاننے کا ایک مسام دار کاغذ ؛ چھننا کاغذ ۔

Filter passer : (n) (بیکٹریا) مقطار گزر ۔

Filter-press : (n) (۱) ایک قسم کافلٹر جس میں سیال پر دباؤ ڈال کر چھانا جاتا ھے ؛ فلٹری شکنجہ ۔ (۲) ایک قسم کی مشین جس سے مچھلی کا تیل نکالا جاتا ھے ۔

Filter pressing : (n) (کیمیا) چھانتےھوئے یا فلٹر کرتےھوئے دبانا ۔

Filter stick : (n) خوردبینی تجزیہ میں کام آنے والی ایک چھوٹی فلٹر نلی ۔

Filter tip : (n) سگار یا سگریٹ کے سرے پر لگا ھوا اسفنجی روئی کا گدّا جو دھوئیں کو صاف کرنے کےلئے ھوتا ھے ؛ فلٹر ٹپ ۔

Filterability : (n) (کیمیا) تقطیر پذیری ۔

Filterable virus : (n) (طب) تقطیر پذیر زہر ۔

Filtered : (a) (کیمیا) مقطر ۔

Filterer : (n) فلٹر کرنے والا ؛ چھاننے والا ۔

Filtering : (n) چھاننے یا فلٹر سے گذار کر صاف کر نے کا عمل ؛ پالائش ۔

Filtering-basin : (n) وہ چیمبر یا چھوٹا حوض جس میں پانی خزانے سے آکر پائپ لائنوں میں جانے سے پہلے چھن جاتا ھے ۔

Filtering-cup : (n) مسام دار لکڑی کا پیالہ جو فضا کے دباؤ کو ظاہر کرنے کےلئے استعمال کیا جاتا ھے ؛ فلٹرنگ پیالہ ۔

Filtering-press : (n) دیکھو Filter-press

Filtering stone : (n) مسام دار پتھر جو پانی کو صاف کرنے کےلئے استعمال ھوتا ھے ۔

Filtering-tank : (n) دیکھو Filtering-basin

Filth : (n) [O Teut. f. fulo-] (۱) گندگی ؛ غلاظت ؛ میل ؛ نجاست ؛ آلائش ۔ (۲) نجاست ؛ کثافت ؛ آلودگی ؛ (اخلاقی) ناپاکی ؛ فحش عنوانی ۔ (۳) بدزبانی ؛ گالی گلوچ ؛ مغلظات ۔ (٤) (بول چال) شریر ؛ پاجی ؛ لچّا ؛ لفنگا ؛ شہدا ؛ کسبی ؛ رنڈی ؛ بدمعاش ؛ کمینہ ؛ فاحشہ ؛ بدذات ؛ پھوہڑ ؛ بد سلیقہ عورت ؛ چھنال ۔ (٥) (خاص کر مڈلینڈ) خودرو گھاس ؛ گندگی پھیلانے والا سبزہ ۔

Filth disease : (n) گندے ماحول ، گندی فضا ، گندی جگہ اور گندی عادتوں کے نتیجے میں ھونے والا مرض ۔

Filthify : (v) ناپاک کرنا ؛ نجس کرنا ؛ گندہ کرنا ؛ غلیظ کرنا ۔

Filthily : (adv.) غلیظ طورپر ؛ گھناؤنے طورپر ؛ نجاست سے ؛ آلودہ طورپر ؛ ناپاکی سے ؛ فحش انداز میں ؛ کمینگی سے ۔

Filthiness : (n) ناپاکی ؛ نچلی پن ؛ گندگی ؛ نجاست ؛ غلاظت ؛ آلائش ؛ کمینگی ؛ لفنگاپن ؛ فحاشی ؛ آلودگی ؛ بدمعاشی ؛ چھنالہ ۔

Filthy : (a) (۱) گندہ ؛ نجس ؛ نچلی ؛ ناپاک ؛ فحش ؛ میلا ۔ (۲) (مزاحاً) ناجائز طور پر کمایا ھوا (روپیہ، پیسہ، دولت) ۔ (۳) عفونت سے بھرا ھوا ؛ متعفن ۔ (٤) گندگی پسند ۔ (٥) گندے اخلاق وعادات کا ؛ فحش ؛ بیہودہ ؛ بےحیا ؛ مکروہ ؛ گھناؤنا ؛ قابل نفرت ۔

Filthy lucre : (n) ناجائز تمتع یا انتفاع ؛ ناجائز طریقے سے کمائی ھوئی دولت، روپیہ ؛ بے ایمانی سے کمایا ھوا دھن ۔

Filtrate : (n) [L.'filtrat-'] صاف کی ھوئی، چھانی ھوئی شراب ؛ مقطر ۔

Filtrate : (v) دیکھو Filter : (v)

Filtration : (n) (۱) تقطیر ؛ پالائش ۔ (۲) ٹپکاؤ رساؤ ؛ نچوڑ ۔

Filtratometer : (n) (کیمیا) مقطر پیما ۔

Filtrum : (n) (۱) چھلنی ۔ (۲) نمدہ ۔

Filtry : (معدنیات) تپ آتشیں ؛ آتشیں بخارات ۔

Filum : (n) [L.] باریک ریشے یا دھاگانما کوئی چیز ؛ خیطہ ۔

Filum aquae : (n) پانی کی باریک دھار ۔

Filum terminale : (n) ریشہ نما سرا ؛ حرام مغز کاباریک دھاگا نما سراجو کمر کے اعصاب کے نیچے ھوتا ھے ؛ (حیوانیات) اختتامی ریشہ ؛ (تشریح) خیطہ نخاع ۔

Fimble : (n) [Du. femel] سن کا نرپودا ؛ حشیش کا نر پودا ۔

Fimble hemp : (n) دیکھو Fimble

Fimbria : (n) [L.] جھالرخصوصاً تشریح میں قنات فلوپی کا جھالر دار سرا ؛ (نباتیات) کائیوں کے سرپوش کا جھالر نما حلقہ (حیوانیات) جھالر ؛ سنجاف ۔

Fimbrial : (a) جھالر دار ؛ جھالر کا ؛ جھالرنما ؛ جھالر سے متعلق ؛ (تشریح) قنات فلوپی کے جھالر دار سرے کا یا اُس سے متعلق ؛ (نباتیات) کائیوں کے سر پوش کے جھالر نما حلقے کا یا اُس سے متعلق ؛ (حیوانیات) سنجافی ۔

Fimbriate : (a) [L.'fimbiatus.'] (۱) (حیوانیات، نباتیات) بال دار ؛ ریشہ دار ؛ جھالر دار سنجاف دار ؛ حاشیہ دار ؛ جس کےاردگرد یا حاشیے پر بال یا ریشہ ھو ۔ (۲) (نقابت) جھالر دار کناروں والا ۔

Fimbrate : (v) کنارا لگانا ؛ جھالر لگانا ؛ کرن ٹانکنا ۔

Fimbriated : (a) (۱) (نقابت) جھالردار کناروں والا ۔ (۲) جھالر دار ؛ جھالر لگایا ھوا ؛ جھالر نما ؛ (مجازاً) بال دار ؛ ریشہ دار ۔

Fimbriation : (n) (۱) جھالر داری ؛ ریشہ داری ؛ سنجافیت ۔ (۲) جھالر ؛ کونا ؛ حاشیہ ؛ کنارا ۔

Fimbriatum : (n) (حیاتیات) سنجافیہ ۔

Fimbricate : (a) Fimbriate کا غلط متبادل ۔

Fimbrillate/Fimbrillose : (a) [N.L.'fimbrilla.'] بہت مہین جھالر سے کنارہ بنایا ہوا ۔

Fimbriocele : (n) (طب) نتق سنجافی ۔

Fimetarious : (a) [L.'fimetum.'arious.] گوبر پر یا گوبر کے بیچ اُگا ہوا ؛ گندی جگہ پر اُگا ہوا ؛ غلاظت میں اُگا ہوا ۔

Fimetic : (a) گوبر کا یا اُس سے متعلق ؛ گوبر دار؛ گوبر والا ؛ کھاد والا ۔

Fimicolous : (a) (نباتیات) گوبر باش ۔

Fin : (n) [OE.fimm.] (۱) مچھلیوں کےجسم کےمختلف حصوں سے ملحق ایک قسم کا عضو جس کے ذریعہ وہ تیرتی یا پانی میں اپنےرخ بدلتی ھے ؛ مچھلی (وغیرہ) کا پر ؛ سگ ماہی (سیل) یا پینگوئن وغیرہ جیسے دوسرے حیوانات کے ایسے ہی اعضا ؛ بال ؛ بالہ ؛ دست ۔ (۲) مچھلی کے سر سے مشابہ کوئی چیز (مزا حاً) (آدمی کے)بازو اور ہاتھ یاصرف ہاتھ؛ (عامیانہ) ہاتھ؛ بازو ؛ پنکھ ۔ (۳) وھیل مچھلی کی ہڈی ۔ (٤) باہر نکلاھوا حصہ یا عضو ۔ (٥) ہل کی نسی یا پھالی کا بغلی اُبھار ۔ (٦) (میکانیت) مشین کے دھرے یا دستے میں دیا ہوا پچر جو باہر کونکلا ہوا ہو، نیز کسی تختے کے سرے پر آگے نکلا ہوا حصہ (جو دو سرے کے سال میں ٹھیک بیٹھ جائے) ۔ (۷) ہوائی جہاز کے پیندے کی زائد سطح یا زائدہ ؛ کشتی کے پیندے کا زائدہ ۔(۸) (عامیانہ) ایک جھاڑی داربوٹی جس کی جڑ سخت ھوتی ھے۔ (۹) ایک چورس پٹی جو دھرے اور پہیئے کی مشترکہ چھڑی میں دی جاتی ھےتاکہ دونوں بیک وقت گردش کریں ۔ (۱۰) ایک پتلی دیوار روشنی کوروکنے کےلئے؛ روشنی روک دیوار۔(۱۱) (حیوانیات)زعنفہ ۔

Fin : (v) (۱) پانی کےاوپر پردہ کونمایاں کرنا ۔(۲)پانی میں پیچھے کی جانب خود کو ڈھکیلنا ۔(۳) مچھلی کےپروں کو کاٹنا ۔ (٤)لکڑی کے بھاری کندے کو کاٹنا ۔

Tip us your fin : ہاتھ ملاؤ ؛ مصافحہ کرو ۔

Fin : (a) ہل کی پھالی سے متعلق ۔

Fin : Fen کا متبادل ۔

Fin de non recevior : (تاریخ و سیاسیات) کسی سرکاری شکایت کو بغیرتحقیق کئے رد کردینا (سفارتی اصطلاح)۔

Fin de siecle : (a) [Fr.] (۱) انیسویں صدی کے اواخر کی خصوصیت رکھنے والا ؛ جدید ؛ نئے زمانے کا ۔ (۲) (انیسویں) صدی کے اواخر کی خصوصیت کا ۔(۳) مغلق اور بلند پرواز طرز والا (مصنف یاصنّاع)۔

Fin-fish : وھیل مچھلی کی قسمیں خاص کر Forqual کی قسم کی یعنی جس کی پشت پر ایک پَر ھوتا ھے ۔

Fin-foot : (n) (۱) تیرنے والا پاؤں ۔(۲) پرندے کی ایک قسم کا نام ۔

Fin-footed : (a) (۱) پردہ پا؛ (طیوریات) جھلی دارپنجوں والا ۔(۲) لو دار پاؤں والا ؛ گوشہ دار پاؤں والا ۔ (۳) صدف نما جانوروں میں ، پَر کا درمیانی حصہ جو پھیل کر دو پَردارگوشوں کی صورت میں بدل گیا ھو ۔

Fin-keel : (n) کشتی کی پشت کا زائدہ ۔

Fin-ray : (n) (مچھلی کے) پروں کی جلد کو سہارا دینے والے اُبھاروں میں سے ایک ۔

Fin-rays : (n) مہیپر کرنیں ۔

Fin-spine : (n) مچھلی کے پر کا اُبھرا ھوا حصہ یا اُبھار ۔

Fin-spined : (a) خار مہی پرا ؛ خارنما ماہی پر والا ۔

Fin-foed : (a) Fin-footed دیکھو

Fin-weed : (n) ایک جھاڑ دار بوٹی جس کی جڑ سخت بوٹی جس کی جڑ سخت ھوتی ھے ۔

Fin-whale : (n) Fin fish دیکھو

Finable/fineable : [f.fine + Able.'] (۱) قابل جرمانہ ؛ مستوجب جرمانہ ۔ (۲) قابل تجدید یا قابل جرمانہ (پٹّا)۔

Finable : (a) قابل صفائی ؛ قابل وضاحت ؛ قابل شست وشو ؛ قابل تقطیر ؛ قابل پالائش ؛ پاک یا صاف کئے جانے کے لائق۔

Finagle : (v) (۱) کوئی صورت پیداکرنی ۔(۲) دھو کےیافریب سے حاصل کرنا ؛ قابل اعتراض طریقے سے حاصل کرنا ؛ گھات لگانا؛ جُل دینا؛ گھات میں رہنا ؛ دغا سے حاصل کرنا ۔

Finagler : (n) دغا باز ؛ فریبی جعل ساز ۔

Finagling : (n) فریب ؛ دھوکا ؛ چال بازی ؛ جعل سازی ۔

Final : (n) [L.f. finis.] (۱) تکمیل ؛ اختتام ؛ آخر ؛ اتمام ؛ خاتمہ ۔ (۲) کسی لفظ کا آخری حرف ؛ حرف آخر (لسانیات) آخری ؛ اختتامی ۔ (۳) آخری فیصلہ کن کھیل ؛ آخری امتحان ؛ انتہائی امتحان ؛ غایت ؛ آخری اشاعت ۔

Final : (a) (۱) آخری ؛ آخیر ؛ انجام کار ۔ (۲) فیصلہ کن ؛ فیصل ؛ قطعی ؛ ناقابل تغیر ؛ ناطق ۔ (۳) غایتی ۔

Final accent : (n) (لسانیات) اختتامی تاکید ۔

Final accounts : (n) (تجارت) اختتامی کھاتے ؛ اختتامی حساب ۔

Final audit : (n) کامل آڈٹ ؛ اختتامی آڈٹ ۔

Final cause : (n) علت غائی ۔

Final clause : (n) (نحو) جملہ انشائیہ : (تاریخ وسیاسیات) شق آخر ؛ شق ناطق ۔

Finalconsumption/Ultimate- : (n) (تجارت) آخری صرف ۔

Final order : (n) (قانون) قطعی حکم ۔

Final pitch : (n) (لسانیات) اختتامی سر ۔

Final process : (n) (قانون) تعمیلی کاروائی ؛ فیصلے کی کاروائی ؛ نفاذ کی کاروائی ؛ اجرائی کاروائی ۔

Final product : (n) (تجارت) تیار پیداوار ۔

Final temperature : (n) آخری تپش ۔

Final utility : (n) (تجارت) افادہ مختتم ۔

Final yield : (n) (سماجیات) کامل پیداوار ؛ کامل برآمد ۔

Finale : (n) (۱) (موسیقی)باجے کی آخری گت ؛ باجےکی وہ گت یا دُھن جو اُوپیرا (opera) کے کسی ایکٹ کے آخر میں بجائی جائے ۔ (۲) ڈراما؛ ناٹک کا خاتمہ ۔ (۳) انجام ڈرامہ ؛ آخری سین ؛ انجام ۔ (٤) انجام ؛ انت ؛ اختتامی حصہ ۔

Finalism : (n) علت غائی پر اعتقاد ؛ عقیدہء اتمام یا اختتام ؛ (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) غائیت ۔

Finalist : (n) (۱) عقیدہء اتمام کا حامل ؛ علت غائی پر اعتقاد رکھنے والا ۔ (۲) مقابلہ کرنے والا جسے آخری مقابلے کےلئےرکھ چھوڑا گیا ہو ؛ آخری مقابل ۔

Finality : (n) (۱) علت العلل جو اس کائنات میں بر سر کار ہے ۔ (۲) انتہائی ؛ نہایت ؛ غایت ؛ تکمیل ۔ (۳) قطعیت ۔ (٤) اتمام ؛ نتیجہ ؛ انجام کار ؛ اختتام ۔ (٥) عقیدہء اتمام (۱۸۳۲ء کے ریفارم بل میں پہلی دفعہ اس معنی میں استعمال ہوا) ۔ (٦) آخری یا اختتامی چیز ؛ (فلسفہ، نفسیات) قطعیت ؛ غایت ؛ (تاریخ) اتمام ؛ قطعیت ۔

Finalization : (n) اتمام ؛ قطعیت ۔

Finally : (adv.) آخر کار ؛ بالآخر؛ انجام کار؛ نتیجتاً ؛ نتیجہ کے طور پر ؛ آخر میں ؛ فیصلہ کن طور پر ؛ قطعی طور پر ۔

Finance : (n) [OF. f. 'finer.'] (۱) (جمع) ذرائع آمدنی ۔ (۲)مالیہ ؛ مالیات ؛ سرکاری خزانہ ؛ (تجارت) سرمایہ ۔(۳) انتظام زرخصوصاً کسی ریاست، کارپوریشن وغیرہ میں مالیاتی تحصیل و وصول کا علم یا فن ۔(٤) توصیفی معنوں میں مثلاً مالیاتی کمیٹی ؛ (سماجیات) مالیہ ؛ (تاریخ) مالیات ؛ مالیہ ؛ سرمایہ کاری ۔

Finance : (v) (۱) روپیہ لگانا ؛ رقم لگانا ؛ سرمایہ لگانا ؛ مالی کاروبار کرنا۔ (۲) پونجی حاصل کرنایا پانا؛پونجی فراہم کرنایامہیاکرنا ۔ (۳) مالیاتی کارو بار میں مشغول ہونا ؛ کسی کو پونجی فراہم کرنا ۔(٤) اُدھاربیچنا یا لگانا ۔

Compensatory finance : (تجارت) متلافی مالیات ۔

Domestic finance : (تجارت) گھریلو مالیات ۔

Functional finance : (تجارت) تفاعلی مالیات ۔

Local finance : (تجارت) مقامی مالیات ۔

Paucity of finance : (تجارت) مالیات کی کمی ۔

Private finance : (تجارت) نجی مالیات ۔

Public finance : (تجارت) مالیات عامه ۔

Rural finance : (تجارت) دیہی مالیات ۔

Sound finance : (تجارت) معتبر مالیات ۔

Finance bill : (n) (تجارت، تاریخ وسیاسیات) مالی بل ؛ مالیاتی بل ۔

Finance capitalism : (n) (تاریخ وسیاسیات) مالیاتی سرمایه داری ۔

Finance committee : (n) مالیاتی کمیٹی ۔

Finance market : (n) (تجارت) سرمایه مارکیٹ ۔

Finance minister : (n) وزیرخزانه ؛ وزیرمالیات ؛ وزیر مال ۔

Financial : (n) مالیاتی ؛ مالی ؛ مال سے متعلق ؛ معاملات زر کا یا اُس سے متعلق ۔

Financial adviser : (n) مشیر مالیات ۔

Financial integration : (adv.) (تجارت) مالیاتی انضمام ۔

Financial planning : (n) (تجارت) مالی منصوبه بندی ۔

Financial rules : (n) قواعد مالیات ۔

Financial statement : (n) مالی کیفیت ۔

Financial stringency : (n) (سماجیات) مالی عسرت ۔

Financial year : (n) مالی سال ؛ مالی حساب کتاب کی سالانه مدت ۔

Financially : (adv.) مالی اعتبار سے ؛ مالی نقطۂ نظر سے ؛ مالی طور پر ۔

Financier : (n) (۱) ماہر مالیات ۔(۲) سرمایه دار ؛ پونجی پتی ۔ (۳) روپیه لگانے والا ؛ خزانے کا انتظام اورتحصیل و وصول کاماہر۔(٤)مالیاتی کاروبارمیں مشغول سرمایه دار ؛ (تجارت) سرمایه دار ۔

Financier : (v) (۱) مالی کاروبار کرنا ؛ (بطور تحقیر) ۔ (۲) (امریکا) دھوکا دینا ؛ خورد برد کرنا ۔

Financing : (n) (تجارت) سرمایه کاری ۔

Back door financing : (تجارت) چُھپی سرمایه کاری ۔

Corporate financing : (تجارت) جماعتی سرمایه کاری ۔

Deficit financing : (تجارت) خساره کی مالیات ۔

Direct financing : (تجارت) راست سرمایه کاری ۔

Inflationary financing : (تجارت) افراطی سرمایه کاری ۔

Medium financing : (تجارت) متوسط سرمایه کاری ۔

Monetary financing : (تجارت) زری سرمایه کاری ۔

Finback :(n) Fin fish دیکھو

Finch : (n) [OE. 'finc.'] ایک قسم کی چھوٹی سی چڑیا ؛ سہره (پرند) ۔

Finched : (a) [Origin unkn.'] (مویشی کی) پیٹھ پر سفید دھاری بنی ہوئی ۔

Find : (n) [f.Verb.] (۱) دریافت ؛ حصول ؛ اکتشاف ؛ پانے، معلوم کرنے، سراغ لگانے،تحقیق کرنےوغیره کا علم ۔(۲) (بول چال)لومڑی کا پتا لگانا ؛ معدنی اشیاء،خزانےوغیره کی تلاش ۔(۲) دریافت شده چیز ؛ تلاش کی ہوئی چیز؛ معلوم یا حاصل کی ہوئی چیز ۔

A sure find : وه مقام جہاں کسی کا (خصوصاً لومڑی کا) ملنا یقینی ہے ؛ وه مقام جہاں کسی شے کی دریافت یقینی ہو ؛.(عام بول چال) وه شے جس کی دریافت یقینی ہو ۔

All found : بشمول جمله (نوکروں کی تنخواه) ۔

Find : (v) [Pre. Teut. pent-.] (۱) پانا ؛ ملنا ؛ ہاتھ لگنا ۔ (۲)حاصل کرنا ؛ انتفاع یا تمتع کرنا ؛ قرب حاصل کرنا ؛ حاصل کرنے میں کامیاب ہونا ۔ (۳) ہونا ؛ پانا ؛ معلوم کرنا ؛ معلوم ہونا ؛ سمجھنا (خود کو) ؛ دریافت کرنا ۔ (٤) سراغ لگانا(شکارکا)؛ کوشش یا تلاش کے ذریعه سراغ لگانایادریافت کرنا ۔ (٥) (روپیه، ضمانت وغیره) حاصل کرنے، پانے میں کامیاب ہونا ۔ (٦) ذہن نشین یا دل نشین ہونا۔(۷)تحقیق کرنا؛

پتا لگانا ؛ تفتیش کرنا ؛ جستجو کرنا ۔ (۸) (قانون) ٹھہرانا؛ قرار دینا؛ (کسی فیصلہ پر)راضی ہونا اورفیصلےمیں‌لانا؛ فیصلہ سنانا ؛ فیصلے میں (دلیل) پیش کرنا ؛ (کسی دستاویز کی) معقولیت یا صحت کاپتا لگانا ۔ (۹) مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا؛ دینا ؛فراہم کرنا ؛ کفالت کرنا ۔ (۱۰) لومڑی وغیرہ کا پتا لگانا ۔ (۱۱) خزانے ، کان وغیرہ کی دریافت کرنا۔ (۱۲) کسی چیز کے فوائد اور اُس کے استعمال کا پتا لگانا ۔ (۱۳) معائنہ یا غوروفکر کے ذریعہ معلو م کرنا ؛ نیز محسوس کرنا (کہ ایسا ہو سکتا ہے) ؛ درك کرنا ؛ تجربے میں لانا ۔ (۱٤) پہنچنا ؛ رسائی ہونا ؛ نتیجے پر پہنچنا ۔ (۱۵) (کسی کے) فہم یا شعور پراثر انداز ہونا (کسی شے کا) ۔ (۱٦) کسی شخص کا کفیل ہونا ؛ بوجھ اُٹھانا ؛ دستگیری کرنا ؛ اعانت کرنا ؛ حمایت کرنا ۔ (۱۷) کسی خاص برتاؤ یا سلوك سے دوچارھونا ۔ (۱۸) تدبیر کرنا ؛ تدبیر نکالنا ؛ کھوجنا ؛ کوشش کرنا ؛ ایجاد کرنا ؛ جستجو کرنا ؛ اختراع کرنا۔ (۱۹) (خاص کر مڈلینڈ) (جانوروں کا) بچہ دینا؛ جننا ۔

To find expression,ingress, outlet, place : راہ پانا ؛ رسائی پانا ؛ باریابی حاصل کرنا ؛ طرز اظہار پالینا ۔

To find fault : عیب جوئی کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ خامی بتانا ؛خامی نکالنا؛ غلطی پکڑنایا نکالنا؛ حرف گیری کرنا ۔

To find favour, grace,mercy : مقبول ہونا ؛ قرب حاصل کرنا ؛ شرف قبولیت حاصل کرنا ؛ تائید حاصل کرنا ؛ حمایت حاصل کرنا ۔

To find in : فراہم کرنا ؛ مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ پورا کرنا ۔

To find in one's heart : (قدیم) خواہش مند ہونا ؛ چاہنا ؛ مائل ہونا؛ راغب ہونا ؛ سنگ دل ہونا؛ بےرحم ہونا ۔

To find one's account in : تمتع یا استفادہ کرنا ؛ نفع خش سمجھنا ۔

To find oneself : (۱) اپنی طبیعت کےرجحان ومیلان کاپتالگا لینا؛ اپناصحیح مصرف معلوم کرلینا ۔ (۲) اپنی ضرورتیں مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ۔

To find one's feet : (بچے کا) اپنے پیر پر کھڑا ہونے کے لائق ہوجانا؛ (مجازا) پروان چڑھنا؛ قوت بڑھانا؛نئے ماحول میں تجربہ، مہارت وغیرہ حاصل کرنا ؛ احساس قوت ہونا ؛ قوت بڑھنا ؛ اپنی طاقت کو بڑھانا اور محسوس کرنا ۔

To find one's way to : کسی تك پہنچنا؛ کسی نتیجے تك پہنچنا ؛ (کوشش ، تجربہ ، جستجو تلاش سے) منزل مقصود تك پہنچنا ؛ کسی جگہ (مشکلوں کے باوجود) جانا یالے جایاجانا ۔

To find out : (۱) پتا چلانا ؛ جرم کرتے ہوئے دیکھ پانا ؛ معلوم کرنا ؛ حاصل کرنا؛ پکڑلینا۔ (۲)دریافت کرنا ؛ انکشاف کرنا ؛ ایجاد کرنا؛ کھوج نکالنا۔ (۳) معمہ حل کرنا؛ تلاش کے ذریعہ کسی نتیجے پر پہنچنا یا کسی کو پالینا ۔ (٤) تفتیش کرنا ؛ سراغ لگانا ؛گرفت کرنا ؛ پکڑنا (غلطی وغیرہ) ۔ (۵) تاڑلینا کسی فریب کی تہ کو پہنچ جانا ۔

To find (true) bill : جیوری کافرد قرارداد جرم لگانا۔

Find fault : (n) (بول چال) عیب جو شخص ؛ حرف گیر شخص ؛ عیب بیں شخص ؛ نکتہ چیں شخص ۔

Find out-method : (n) جو نندہ پانندہ طریقہ ۔

Find spot : (n) ایسی جگہ جہاں آثارقدیمہ سے متعلق چیزیں پائی گئی ہوں ۔

Findable : (a) قابل دریافت ؛ قابل تحقیق ؛ قابل تفتیش ؛ جستجو کے لائق ؛ تلاش کے قابل ۔

Finder : (n) (۱) دریافت کرنے والا ؛ تحقیق کرنے والا ؛ متجسس ؛ سراغ لگانےوالا؛ محقق؛پتالگانے لگانےوالا ؛ معلوم کرنے والا ۔ (۲) چھوٹی دوربین جو بڑی دوربیں کے ساتھ لگادی جاتی ہے ۔ (۳) ایك خردبینی سلائڈ جو چلیپائی خطوط کے ذریعے منعکس ہوتا ہے تاکہ منظر کا کوئی بھی نقطہ بآسانی دیکھا جا سکے ۔ (٤) (تصویر کشی میں ) دائرہء نگاہ میں آنےوالےمعروض پر نگاہ جمانے کے لئے کیمرے میں لگاھواایك اضافی لینس (شیشہ) ؛ منظر نما ۔

Finder's leather : (n) جوتے کے تلے کا چمڑا ؛ سکھ تلا ؛ چمڑے کاوہ ٹکڑا جو جوتے کے اندر دیتے ہیں ۔

Findhorn : (n) مچھلی جس کو گیلی لکڑی یا ہری گھاس کے دھوئیں سے سکھاتے ہیں ۔

Finding : (n) (۱) (قانون) تجویز ؛ جیوری کی رائے ؛ نتیجہء تحقیقات ؛ عدالت کا فیصلہ ۔

(۲) دریافت ؛ معلومات ؛ تلاش ؛ دریافت شدہ چیز ۔ (۳) کفالت ؛ پرورش ؛ تائید ؛ حمایت ؛ دستگیری ؛ فراہمی ؛ رسدہ ؛ (جمع میں) اوزار کا سامان ؛ متعلقہ اشیا وغیرہ جو جوتابنانے والے، لباس تیار کرنے والے، زیوارت بنانے والے استعمال کرتے ہیں ؛ (سماجیات) دریافت؛ (قانون) تجویز ؛ فیصلہ ۔

Finding list : (n) (کتاب وغیرہ) فہرست کٹیلاگ ۔

Findings : (n) اکتشافات ؛ (قانون) نتائج تحقیقات ۔

Findon : (n) دیکھو Findhorn

Fine : (n) [Irish.] قدیم آئرستانی گھرانہ یا خاندان ۔

Fine : (n) [L.Finem'(finis).] (۱) (متروک) خاتمہ ؛ انت ؛ آخر ۔ (۲) وہ رقم جوکوئی اسامی بوقت دخل یابی اداکرے۔ (۳) جرمانہ ؛ تاوان ۔ (٤) آخری یا فیصلہ کن تصفیہ یا راضی نامہ ؛ بادشاہ یا ججوں کی اجازت سے حقیقی یا فرضی مقدمے کا دوستانہ سمجھوتہ یا تصفیہ ؛ اراضی کے قبضے، دخل سے متعلق کسی جھوٹے یا سازشی مقدمے کا تصفیہ جو پہلے انتقال جائداد کے طورپر رائج تھا ۔ (۵) ادائے قرض کا راضی نامہ ؛ (جاگیری قانون) سلامی ؛ نذرانہ ؛ پیش کش ؛ (جدیدقانون) زمین بندوبستی کےوقت رعیت کے ذریعہ پیش کی گئی رقم تاکہ مال گذاری کم یا برائے نام رکھی جائے ؛ نذرانہ ؛ سلامی ۔ (٦) امان دینے، کسی معاملے کا فیصلہ کرنے یا کسی کی جان بخشی کرنے کےلئے ادا کی گئی رقم ۔ (۷) کسی جرم کےلئے بطور جرمانہ عائد کی جانے والی متعین رقم۔

In fine : قصہ مختصر ؛ بالآخر ؛ القصہ ؛ غرض کہ ؛ الغرض۔

One fine day : ایک دفہ کا ذکر ہے کہ ۔

Fine (v) [f.fine (n)] (۱) کسی خاص عہدے یا منصب کا احترام کرنا ۔ (۲) جرمانہ کرنا ؛ تاوان لینا ؛ جرمانہ وصولنا ۔ (۳) جرمانہ، سلامی یا نذرانہ پیش کرنا یا ادا کرنا ۔

To fine away/-down/-off : زیادہ باریک، نفیس اور پتلا ہوجانا یا کردینا؛ موہوم سارہ جانا ۔

To fine down/- off : سلامی یانذرانہ دے کرمالگذاری میں تخفیف کرانا ۔

Fine : (a) [Origin doubtful.] (۱) عمدہ ؛ بڑھیا ؛ اچھا ۔ (۲) کھرا ؛ خالص ؛ پاک ؛ ستھرا ؛ صاف ۔ (۳) نازک ؛ نفیس ؛ نفیس انداز کا ؛ نادر؛ طرفہ ؛ تحفہ ۔ (٤) پاکیزہ (خیالات ، جذبات) ۔ (۵) مہین یا باریک ۔ (٦) تیز، نوکدار ؛ نکیلا؛ چکنا ؛ ملائم ۔ (۷) (ورزش) پھرتیلا ؛ بنا ہوا ؛ (جسم) ۔ (۸) لطیف احساس رکھنےوالا؛ لطیف ؛ ہلکا ۔ (۹) نازک ، ( باریک فرق وغیرہ ) ۔ (۱۰) خوب؛ اچھا (طنزاً) ۔ (۱۱) قبول صورت؛ حسین ؛ حسین قامت ؛ خوش نما ؛ خوش لباس ؛ خوش وضع ( اشخاص و اشیاء ) پر تمکین ؛ با وقار ۔ (۱۲) صاف ؛ روشن ؛ غیر مکدر۔ (۱۳) زرق برق ؛ بھڑکیلا ؛ فوق البھڑک ۔ (١٤) نازک مزاج ؛ نفاست پسند ؛ تصنع آمیز ؛ پرتکلف (عبارت وغیرہ) ۔ (۱۵) توصیفی ؛ پسندیدہ ۔ (١٦) (موسم یا دن) بےابر و باد ؛ خوشگوار ۔ (۱۷) حساس ۔ (۱۸) پرتکلف ؛ حسین ؛ مرصع (تحریر و تقریر) ۔ (۱۹) اتنے قیراط کا (سونا یا چاندی) یاخاص دھات کے اونس ۔ (۲۰)صفات میں اعلیٰ؛ شریف ؛ عظیم ؛ با ہنر ؛ اچھا ؛ ہنرمند ؛ چابک دست ؛ مشاق ۔ (۲۱) خوشگوار ؛ پرکیف ؛ شاندار ؛ نفیس ۔ (۲۲) (پالیسی) کھری ۔

One of these fine days : ایک دن ، کسی روز (غیر متوقع واقعات کےلئے)۔

Fine : (n) عمدہ ، خالص، نازک، لطیف، خوشگوار، حسین چیز ؛ خوشگوار موسم وغیرہ ۔

Fine : (adv.) خوبی سے ؛ نزاکت سے ؛ سلیقے سے ؛ بہ حسن وخوبی؛ ہنر سے ؛ نفاست سے ؛ عمدگی سے ؛ کھرےطورپر ؛ خالص طور پر ؛ حساس اندازمیں ؛ پاکیزگی سے ؛ لطیف انداز میں ؛ صاف طورپر؛ باریکی سے؛ بہادری سے ؛ جراءت مندانہ طور پر ؛ چابکدستی سے ؛ بہ وقار طور پر ؛ اعلیٰ طور پر ؛ سچ مچ ۔

Fine : (v) [f. fine (a) .] (۱) صاف ہونا (کسی مائع اور سیال چیز کا) ؛ صاف کرنا ؛ خالص بنانا ۔ (۲) عمدہ ؛ نفیس ؛ خوبصورت، پرلطف ، خالص باریک، پاکیزہ وغیرہ بنانا یا ہونا۔ (۳) اچھا ہونا؛ عمدہ بننا؛ حسین ہونا؛ خوشنما ہوجانا ؛ نازک مزاج اورنفاست پسند ہونا ۔ (٤) چھوٹا، باریک یاپتلا بنانا ۔ (۵) نفیس، باریک وغیرہ ہونا۔

Fine : (n) [F, short for fine cham pagwe.] ایک قسم کی معمولی فرانسیسی شراب جو فرانسیسی ریسٹورنٹ میں فروخت ہوتی ہے ۔

Fine adjustment : (n) (۱) باریک توافق ؛ ہم آہنگی ۔ (۲)باریک درستی ۔

Fine arch : (n) شیشے کے کارخانے کی چھوٹی بھٹی ۔

Fine art : (n) [F. beaux-arts.] (۱) (جمع میں) فنون لطیفہ (سنگ تراشی ، تعمیر مصوری ، شاعری اور موسیقی) ۔ (۲) (جمع بطور واحد) شعبۂ فنون لطیفہ ۔

Fine bent : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Fine boring : (n) بندوق کی نال کی اندرونی سطح کو عمدہ اور چکنا کرنا ۔

Fine champagne : (n) برانڈی شراب، فرانس کی عمدہ برانڈی ۔

Fine comb : (v) گہری چھان بین کرنا ۔

Fine cut : (a) عمدہ تراشا ہوا ؛ نفیس طورپر تراشا ہوا ؛ عمدہ اورنفیس بنانے کےلئے کاٹا ہوا (مثلا تمباکو وغیرہ) ۔

Fine draw : (v) (۱) رفوکرنا ؛ نفیس طورپر رفو کرنا ؛ عمدہ طورپر مرمت کرنا (اس طرح کہ پتا نہ چلے) ۔ (۲) باریکی یا نفاست پیدا کرنا (شاذ) ۔

Fine drawn : (a) (۱) نہایت باریک : نامعلوم سا نفیس بنایا ہوا ؛ نفاست سے رفو کیا ہوا ؛ نہایت صاف اور عمدہ بنایا ہوا ۔ (۲) (ورزش میں) جسم جو ورزش سے چھٹ گیا ہو ؛ موٹاپا یاوزن جو ورزش کے ذریعہ گھٹایا گیا ہو ۔

Fine drawer : (n) رفوگر ۔

Fine gentleman/-lady : (n) وضع دار شریف مرد یا خاتون ۔

Fine grain : (n) (کیمیا) باریک ذرے ۔

Fine grained : (a) باریک ریشہ دار ۔

Fine gold : (n) سمعیاری طلا ؛ خالص طلا ۔

Fine harness : (n) گھوڑوں کا ایک نمائشی طبقہ جو ہلکے سازوسامان سےآراستہ ہوتا ہے؛ نیز وہ گھوڑا جو مذکورہ نمائشی طبقے میں شامل کئے جانے کےلئے تربیت دیا گیا ہو ۔

Fine pencil : (n) کھینچنے کی سخت پنسل ۔

Fine-rolls : (n) وہ فہرست جس میں پروانہ یا حکم نامہ وغیرہ جاری کرنے کےلئے نذرانے یاجرمانے کی صورت میں بادشاہ کو پیش کی گئی رقوم وغیرہ کا اندراج ہوا کرتا تھا ۔

Fine splitting : (n) (شماریات) عمدہ اشقاق ۔

Fine spun : (a) (۱) نازک ؛ چھوٹی موٹی ؛ دھان پان ؛ مہین ؛ انتہائی باریک ؛لطیف یاہلکابنایا ہوا ۔ (۲)(مجازاً) سخت ؛ پیچیدہ ؛ دقیق ؛ نازک (مسئلہ یا نظریہ) ۔

Fine-still : (n) (۱) درختوں کے رس سے الکوحل (اسپرٹ) مقطر کرنے کا برتن ۔ (۲) قرنبیق ؛ بھپکا ۔

Fine structure : (n) (کیمیا) باریک شکل ؛ (طبیعیات) باریک بناوٹ ۔

Fine structure constant : (n) باریک بناوٹ مستقلہ ۔

Fine stuff : (n) کمرے کےپلاسترکی دوسری استرکاری کےلئے باریک چھانا ہوا چونا اور بالو جس میں بال ملایا ہوتا ہے ۔

Fine tunning control : (n) (طبیعیات) باریک ٹیون کار ۔

Fine world : (v) وہ طبقہ جو نفاست اورشان میں ممتاز ہو؛ فیشن ایبل سوسائٹی ۔

Fineish : (a) نازک سا ؛ لطیف سا ۔

Fineless : (a) (شاذ) بےانتہا ؛ غیر معینہ ؛ غیر محدود ؛ لامتناہی ۔

Finely : (adv.) دیکھو Fine : (adv.)

Fineness : (n) باریک ؛ نزاکت ؛ نفاست ؛ پاکیزگی؛خالصیت ؛ خوبی؛ کھراپن (دھات وغیرہ کا) ؛ شرافت؛ تمکنت ؛ وقار ؛ عظمت ؛ خوش وضعی ؛ خوش لباسی ؛ لطافت ۔

Finer : (n) عمدہ ؛ نفیس ؛ خالص بنانے والا ؛ صاف ؛ حسین یاوضع بنانے والا ؛ صاف کرنے والا ۔

Finery : (n) (۱) سامان آرائش ؛ بناؤ سنگار کا سامان ؛ بھڑکیلالباس؛ شاندار؛زیورات ۔ (۲)طرح داری ؛ خوش وضعی ؛ آب وتاب ؛ چمک دمک ؛ شان وشوکت ؛ بانکپن ؛ خوش لباسی ؛ ٹھاٹ ؛ خوش اسلوبی ؛زیبائی ؛ خوبی ؛ لطافت؛ شانداری ۔

Finery : (n)[F. f.'finer.'] (فلزیات) مصفاة:ایک قسم کاآتشدان جہاں ڈھلے ہوئے لوہے کو متورق ، یا تشکیل پذیر بنایا جاتا ھے جس میں لوھےکے ڈلوں (پگ آئرن) سے فولاد تیار کیا جاتا ھے؛ وہ بھٹی جس میں ڈھلےھوئے لوھے کو صاف اور نرم کیا جاتا ھے یا کچے لوھے سے فولاد بنایا جاتاھے۔

Fines fund : (n) مد جرمانہ۔

Finesse : (F. find.] (۱) نزاکت ؛ نفاست۔(۲) عیاری ؛ چالاکی ؛ ھوشیاری ؛ استادی ؛ مکروفن ؛ دھوکا ؛ جُل ؛ چکمہ۔(۳) (تاش میں)بڑا پتاھوتےھوئے چھوٹے پتے سے جیتنے کی ترکیب۔

Finesse : (v) چکمہ دینا ؛ جُل دینا ؛ فریب سے کام لینا ؛ استادی کرنا ؛ تاش میں بڑا پتا رکھ‌کر چھوٹے پتے سے جیتنے کی ترکیب کرنا ؛ کھیل میں چال بازی کرنا۔

Finesse politique : (n) (تاریخ وسیاسیات) سیاسی سبکدستی ؛ سیاسی ہنر مندی۔

Finew : (n) [F.next.(v)] (بول چال) پھپھوندی ؛ پھپھوندی لگا ھونا ؛ فرسودہ گی؛ دقیانوسیت۔

Finew : (v) [OE. f. 'fyniz.'] پھپھوندی دار ھونا یا کرنا ۔

Fingan/Finjan : (n) [Arab'finjan.'] فنجان ؛ قہوہ کی پیالی۔

Finger : (n) [O.E. finger.] (۱) انگلی ؛ انگشت۔(۲) دستانے کا وہ حصہ جس میں انگلیاں سمائی ھوتی ہیں۔ (۳) انگلی کی شکل کی کوئی چیز مثلاً میوہ یا مشین کاپرزہ وغیرہ ۔ (٤)رینگنے والے حیوانات کے پاؤں کے حصوں میں سے ایک یا چمگادڑ کے پر کی ایک پور۔(۵) کھُر یا چمتا نما جوز کے دو حصوں میں سے ایک۔ (٦) (پیمائش میں) انگلی کی چوڑائی کے برابر ؛ انگشت یا انگل ؛ انگلی ٤/۳ انچ ؛ (امریکا) انگلی کی لمبائی کے برابر (تقریباً ۴½ انچ)۔(۷) (امریکی عامیانہ) شراب کاایک گھونٹ۔(۸) (موسیقی کے کسی آلےکو) انگلی سےبجانےمیں‌مہارت ؛ مس کرنا ؛ چھیڑنا (انگلیوں سے) ؛باجے کے پردوں کو چھیڑنے کا طریقہ ؛ باجے کی گمک۔(۹)انگلی کی طرح نکلا ھوا کوئی حصہ؛ انگلی کےمشابہ یا انگلی کی طرح کام کرنےوالی کوئی چیز۔(۱۰) کسی چیز کا چھوٹا اور پتلا ٹکڑا نیز فنگر بسکٹ (Finger biscuit) کا مخفف۔(۱۱) انگلی کی طرح کام کرنےوالی کوئی چیز، گھڑی کی سوئی (روز مرہ) ؛ (میکانیات) تھوڑی نکلی ھوئی چھڑ،تار یا کوئی پرزہ جو کسی مشین کو چلانے، باقاعدہ رکھنے یاروکنے کےلئے یاچیزوں کو الگ کرنے کےلئے کسی مشین میں لگا ھو ۔ (۱۲) (طباعت) چھپائی مشین میں کاغذ کو پکڑنے والا پرزہ ۔ (۱۳) درانتی مشین میں وہ نکیلے خول فصل کاٹنے میں جن سے ھوکر درانتی گذرتی ھے ۔(۱٤) گچھے میں ایک کیلا۔ (۱۵) نباتی مفردات جنہیں دباکر اور کاٹ کر انگلیوں جیسا یا انگلی کے برابر بنایا گیاھو۔ (۱٦) شرکت ؛ شمولیت ؛ حصہ۔

At one's finger's ends : بہت قریب ؛ انتہائی نزدیک ؛ دسترس میں ؛ ہم دم تیار یا دستیاب۔

Done by the finger : بہ مشیت (ایزدی) ۔

First finger : ابہام ؛ انگوٹھا ۔

Fore fingers : شہادت کی انگلی ؛ پہلی انگلی ؛ اشارہ کرنے والی انگلی ؛ سبابہ ۔

Fourth fingers : چھنگلی یا کن انگلی اور بیچ کی انگلی کے درمیان والی انگلی جس میں شادی کی انگوٹھی پہنتے ہیں۔

His fingers are all thumbs : وہ بڑا بھدا، بھونڈا، بدسلیقہ یاپھوہڑ ھے ؛ وہ بڑا بےڈھنگا ھے ؛ وہ کڈھب ھے ؛ انگھڑ، کندہٴ ناتراش ھے ۔

Index finger : انگشت شہادت ؛ وہ انگلی جو انگوٹھے کے قریب ھوتی ھے ۔

Little finger : خنصر ؛ چھنگلیا ۔

Middle finger : وسطی ؛ انگشت میانہ ؛ بیچ کی انگلی۔

My fingers itch : مضطرب ھوں ؛ بے چین ھوں کہ۔۔۔

Not to lift, stir a finger : ذرا بھی کوشش نہ کرنا ۔

Ring finger : بِنصر ؛ انگشت خاتم۔

To burn one's finger : بیٹھے بٹھائے نقصان اٹھانا (معاملےمیں مداخلت کرکےیااپنی حماقت سے)۔

To have a finger in : (کسی بات یا کام میں) کچھ حصہ لینا ؛ تھوڑا ہاتھ بٹانا ؛ دخل درمعقولات کرنا ؛ ٹانگ اڑانا۔

**To have a finger in the pie :** دخل در معقولات کرنا ؛ ٹانگ اڑانا ؛ پاؤں اڑانا ۔

**To have at one's finger tips or finger ends :** خوب واقف ہونا ؛ ماہر ہونا ؛ ناخنوں میں ہونا ؛ کامل معلومات رکھنا ؛ خوب جاننا ۔

**To lay, put a finger upon :** چھونا ؛ مس کرنا ؛ انگلی رکھنا ۔

**To lay or put one's finger upon :** صحیح تشخیص کرنا ؛ اصل بات کا پتالگانا؛ حقیقت کو پالینا ؛ نباضی کرنا؛ ٹھیک ٹھیک معلوم کرلینا؛ درست طورپر بتانا ؛ صحیح نشاندہی کرنا ۔

**To let slip through one's fingers :** کھودینا ؛ ہاتھ سے جانے دینا ۔

**To lift a finger :** کوشش کرنا ؛ سعی کرنا ۔

**To look through one's fingers at :** کن انکھیوں سے دیکھنا ۔

**To one's fingertips :** بالکل ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ کامل طور پر ؛ اچھی طرح ؛ مکمل طورپر ۔

**To the finger nails :** پوری طرح ؛ کما حقہٗ کامل طور پر ؛ مکمل طورپر ۔

**To turn or twist (a person) round one's (little) finger :** پھسلانا ؛ انگلیوں پر نچانا ۔

**Trigger finger :** لبلبی انگلی ۔

**With a wet finger :** بلاتکلف ؛ نہایت آسانی سے ؛ بڑے آرام کے ساتھ ؛ بہ عافیت تمام ۔

**Finger : (v)** (۱) انگلی سے چھونا ۔ (۲) رشوت لینا ۔ (۳) کسی موسیقی کے آلے کوانگلیوں سے بجانا؛ موسیقی کی فردوں میں ایسے نشان یا ایسی علامتیں لگاناجن سےمعلوم ہوسکےکہ فلاں باجا بجاتے ہوئے فلاں فلاں انگلی سے کام لینا چاہیئے ۔ (٤) انگلی سے بتانا یا اشارہ کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ بتلانا ؛ واضح کرنا ۔ (٥) انگلیوں سے پکڑنا یا گھمانا ؛ نیز متواتر یہ عمل کرنا ؛ ناجائز مقصد سے روپیہ وصول کرنا یا خرچ کرنا۔ (٦) انگلیوں سے اضطراب یا خفیف حرکتیں کرنا۔ (۷) چور کی طرح چھونا ؛ چھوٹی یا معمولی چیزوں کو چرانا؛ اڑالینا ۔ (۸) انگلیوں سے (کوئی ساز) چھیڑنا یا بجانا ۔ (۹) مجرم کی نشاندہی کرنا ۔

**Finger-alphabet : (n)** (۱) دیکھو Finger language ۔ (۲) انگلیوں کے اشاراتی حروف جن کے ذریعہ بہروں سے باتیں کی جاتی ہیں ۔

**Finger-and-toe/-Disease : (n)** ایک قسم کا پھلی دار پودا ۔

**Finger-bar : (n)** (۱) ایک چھڑ جس میں کاٹنے والے اوزار فٹ کئے جاتے ہیں کہ دائرہ نما تراش ہو سکے ۔ (۲) درانتی مشین کی وہ چھڑ جس میں پھل لگا ہوتا ھے ۔ (۳) ایک چپٹا یاقدرے گول لکڑی کا ٹکڑا جووائلن یاگٹارکی گردن کےپاس لگا رہتا ھے جس پر انگلیوں سے روکنے کے وقت تاروں کو دبایا جاتا ھے ۔ (٤) (ہارمونیم وغیرہ کا) لوحہ ؛ پردوں کا تختہ ۔

**Finger-board : (n)** (۱) ایک چپٹا یا قدرے گول لکڑی کا ٹکڑا جو وائلن یا گٹار کی گردن کے پاس لگارہتا ھے جس پرانگلیوں سے روکنے کے وقت تاروں کو دبایا جاتا ھے ۔ (۲) (ہارمونیم وغیرہ کا) لوحہ ؛ پردوں کا تختہ ۔ (۳) ایک نوکیلا رہنما تختہ جس میں اکثر ایک ہاتھ کی علامت بنی ہوتی ھےاور جس کی ایک انگلی اشاراتی انداز میں کھلی رہتی ھے ۔

**Finger-bowl : (n)** ہاتھ دھونے کا فرشی پیالہ ۔

**Finger breadth/Fingers - :** ایک انگشت؛ ایک انگلی بھر؛ انگلی کی چوڑائی کے برابر ۳/٤ انچ ۔

**Finger brush : (n)** (۱) سخت بالوں کا ایک برش جو سرے پر مربع نما کٹا ہوتا ھے جسے جلد ساز اپنی انگلیوں کے درمیان کھینچتے ہیں تاکہ رنگوں کے داغ دور ہو جائیں ۔ (۲) کتاب کی جلد میں مسالہ یا لئی لگانے کا ایک برش ۔

**Finger clamp : (n)** انگلی نما شکنجہ ؛ ایک چپٹا شکنجہ جس کاپرزے کو پکڑنے والا سرا اس طرح بنایا ہوتا ھےتاکہ وہ بنائے جانےوالے پرزے میں بنے سوراخ میں ٹھیک بیٹھ سکے ۔

**Finger-cone pine : (n)** یورپ کا سفید انناس ۔

**Finger-coral : (n)** (۱) ایک قسم کا حیوان ۔ (۲) بحری ادرک ۔

**Finger-cymbals : (n)** سخت لکڑی یا ہاتھی دانت کے آلات جو ناچنے میں بجانے کےلئےاستعمال کئے جاتے ہیں ؛ چوبی جھانجھ ؛ چوبی منجیرے ؛ کھڑتال ؛ کرتال ۔

**Finger-end/Finger's- :** انگلی کا سرا یا پھنگی ؛ پور ۔

**Finger-fern : (n)** ایک قسم کا پھول دار پودا (جو پہلے تلّی کے علاج کےلئے استعمال کیاجاتا تھا)۔

**Finger-fish : (n)** ایک قسم کی مچھلی جس کے پانچ یا زیادہ بازو ستارے کی شکل کےنکلے ھوتے ھیں ؛ ستارہ ماہی۔

**Finger-flower : (n)** ایک اونچا پودا جس میں سرخ یا سفید پھول آتے ھیں اور جو دواؤں کے کام آتا ھے۔

**Finger-glass : (n)** کھانے کے بعد انگلیاں دھونے کےلئے پانی رکھنے کا ایک شیشے کا برتن ؛ ہاتھ دھونے کا فرشی پیالہ۔

**Finger-grass : (n)** گھاس کی ایک قسم جو دواؤں میں کام آتی ھے۔

**Finger-duard : (n)** تلوار کےقبضے میں لگی ھوئی گول موٹھ جو انگلیوں کی حفاظت کےلئے ھوتی ھے۔

**Finger-hold : (n)** (۱) انگلیوں کی گرفت۔(۲) کوئی کمزور گرفت یا سہارا۔

**Finger-hole : (n)** (۱) بارمونیم، بانسری وغیرہ کے سوراخوں میں سے کوئی ایک جنہیں بجاتے وقت انگلیوں کےذریعہ کھولا اوربند کیا جاتا ھے۔ (۲) (گیند کے کھیل) پھینکی جانے والی گیند کےدو سوراخوں میں سے ایک جو اچھی طرح کھلاڑی کی گرفت میں آنے کےلئے بنے ھوتے ھیں۔ (۳) ڈائل ٹیلیفون کی چکتی کے سوراخوں میں سے کوئی ایک۔

**Finger-joint : (n)** صندوقچہ سازی میں بناھوا جوف دو تختوں کے سروں کو کاٹ کر اس طرح بنایا جاتاھے کہ انگلی کی طرح باہر کی طرف نکلی ھوئی اورایک دوسرے سےلگے ھوں ؛ (تشریح) انگلی کا جوڑ۔

**Finger-lake : (n)** نیویارک میں جھیلوں میں کوئی ایک لمبی اورتنگ جھیل ؛ نیز کہیں بھی پائی جانے والی ایسی کوئی جھیل۔

**Finger-lame : (n)** (پالتو پرند کا) انگلی پر بیٹھنے کے لئے تربیت دیا ھوا۔

**Finger -lime : (n)** ایک قسم کی آسٹریلیائی خار دار جھاڑی یا درخت۔

**Finger-man : (n)** انگلی سے اشارہ کرنے والا ؛ کسی شے کی نشاندہی کرنے والا ؛ کسی شے کا پتہ بتانے والا۔

**Finger-mark : (n)** انگلی کانشان جو کسی چیز کو چھونے سے اس کی سطح پر ابھر آتا ھے۔

**Finger-mark : (v)** (گندی) انگلی سے نشان ڈالنا ؛ انگلی کا نشان بنانا۔

**Finger-millet : (n)** مشرقی ہند میں پیدا ھونے والے جوار یا باجرے کی ایک قسم جس کا آٹا قدرے تلخ ھوتا ھے۔

**Finger-mirror : (n)** دندان ساز کا دہنی آئنہ جو اس کی انگلی میں لگے ایک آلے میں لگا رہتا ھے۔

**Finger nail : (n)** انگلی کا ناخن ؛ ناخن۔

**Finger nail clam/-shell : (n)** ایک چھوٹا صاف پانی میں رہنے والا دو سوراخوں والا گھونگا۔

**Finger-nut : (n)** ایسانٹ جسےناخن کےذریعہ گھما یا جاسکے۔

**Finger-orchis : (n)** ارنڈ کا درخت ؛ درخت بید، انجیر۔

**Finger of apollo : (n)** تیسری انگلی اگر لمبی اور نوکیلی ھوتی ھے تو اس کے بارے میں دست شناس یہ عقیدہ رکھتے ھیں کہ اس میں اپولو کی خصوصیات کا گہرا اثر ھے۔

**Finger of jupiter : (n)** شہادت کی انگلی کے لمبے اورنوکیلے ھونے کی حالت میں عقیدہٴ دست شناسی کے تحت یہ جو پیٹر کی خصوصیات سےمتاثر ھے۔

**Finger of mercury : (n)** کانی انگلی اگر لمبی اورنمایاں ھوتو دست شناس کے عقیدہ کے مطابق ایسے شخص کو ذہنی قوت اور مواقع سے بھر پورفائدہ اٹھانے اوراظہار بیان پر قدرت رکھنے کی صلاحیت و دیعت کرتی ھے۔

**Finger of saturn : (n)** دوسری انگلی اگر لمبی اور نمایاں ھوتو دست شناسی کے تحت یہ زحل کے زیر اثر ھے اور اسی کی خوبیوں کو نمایاں کرتی ھے۔

**Finger paint : (n)** جیلی کی طرح بنا ھوا ایک رنگ۔

**Finger paint : (v)** (۱) کاغذ کو گیلا کرنے کےلئے دھبوں کی شکل میں رنگ ڈالنا اوراسےانگلی سے پھیلانا۔ (۲) ایسےرنگ کے ساتھ ڈیزائن تیار کرنا۔

**Finger painting : (n)** ہاتھ سے رنگنے کا طریقہ ؛ ایسے رنگ سے بنی ھوئی تصویر یا ڈیزائن۔

Finger-parted : (n) (نباتیات) انگلی نما حصوں یا گوشوں میں منقسم۔

Finger-plate : (n) انگلی تختی ؛ دھات یا چینی کی وہ تختی جو کواڑوں کےدستے (ہینڈل) کےاوپر اور نیچے لگائی ہوتی ھے تاکہ انگلیوں کے داغ دھبوں سے بچاؤ ہوسکے۔

Finger post : (n) رہ نماپتا؛ سڑک بتانےوالاہاتھ جو چوراھوں پر سڑک کا نام لکھ کر لگایا جاتا ھے ؛ تیر راہ نما ؛ راہ نما ہتھا؛ (عامیانہ) وہ پادری جو راہ نما تیر کی طرح لوگوں کو راہ بتلا تا ھے ۔

Finger print : (n) نشان ابہام ؛ آدمیوں کی انگلی کا نشان جس سے مجرموں اور ملزموں کی شناخت کی جاتی ھے؛ (سماجیات) نقش انگشت ؛ نشان انگشت ؛ انگلی چھاپ ۔

Finger print : (v) انگلی کا نشان لینا ۔

Finger ring : (n) شادی یا منگنی کی علامت کے طورپر پہنی ہوئی انگوٹھی ؛ منگنی کی انگوٹھی ۔

Finger-roll : (n) (۱) رول کی شکل میں بنی ہوئی رو ٹی ۔ (۲) ایک اطالوی روٹی ؛ چھڑ ۔

Finger-screw : (n) سرے پر کٹا ہوا اسکرو جسے ناخن سے گھمایا جاسکے ؛ انگوٹھے دبا کر تعذیب کرنے کا ایک آلہ ؛ انگوٹھی کا شکنجہ ۔

Finger-shield : (n) انگشتانہ ؛ سلور کی بنی ہوئی ایک چیز جو سوئی کی چبھن سےبچانے کےلئے بائیں ہاتھ کی پہلی انگلی پر پہنی جاتی ھے ۔

Finger spelling : (n) (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) انگشتی ہجا ۔

Finger-sponge : (n) انگلیوں جیسی شاخوں والا اسپنج ۔

Finger stall : (n) (۱) (جراحی) انگلیوں کو محفوظ رکھنے کےلئے چمڑے یاربر کا غلاف ۔(۲) چمڑے یا ربر کا غلاف جو زخم پر چڑھالیا جاتا ھے ؛ انگشت پوش ؛ دستانہ ؛ انگشتانہ ۔

Finger-steel : (n) چرم سازکے چاقو کوتیزکرنےوالا ایک لوہا۔

Finger-stone : (n) ایک محدب طورپر مخروطی شکل کانوکیلا استوانہ نما پتھر ؛ ایک متحجر شے جو عموما ثانوی تشکیل کی چٹانوں میں پائی جاتی ھے ؛ کٹل مچھلی کی جنس کے ایک حیوان کی اندرونی ہڈی ۔

Finger tig : (n) (تشریح) انملہ (جمع) انامل ؛ بنانہ (جمع) بنان ۔

Finger-watch : (n) ایسی گھڑی جس کی سوئیوں کو انگلی کے ذریعہ آگے یا پیچھے گھمایا جاسکتا ہو ۔

Finger-wave : (n) بالوں کو بھگو کر یا ان میں خم دار کرنے والا محلول لگا کر انگلیوں اور کنگھی کی مدد سے خم ڈالنا یا گھنگھریالا بنانا ۔

Finger-wearing : (n) دھاگوں کو ملاکر باٹنا؛ چوٹی باندھنا؛ بال گوندھنا ؛ ریشمی فیتے کی گوٹ لگانا ۔

Fingered : (a) (۱)انگلی دار؛ انگلی والا ۔(۲) جس پر انگلیوں کےلئےنشان بنےہوں(باجا) ۔(۳)(نباتیات) پنجہ نما (پتی یا پودا) ؛ انگلی جیسا (پھل یا جز) ۔

Fingered-citron/-lemon : (n) مشرقی ایشیا میں پیدا ہونے والے ترنج کی ایک قسم جو آرائش کے مقصد سے یا اس کے خوشبودارپھل کےلئے اُبجائی جاتی ھے ۔

Fingered-help : (n) انگلیوں جیسی شاخوں والا ایک سمندری پودا ۔

Fingerer : (n) انگلی سے اشارہ کرنے والا ؛ انگلی سے چھیڑنے والا؛ (کسی آلہء موسیقی کو)؛ انگلی سے پکڑنے یا گھمانے والا ؛ ناجائز مقاصد کےلئےروپیہ حاصل کرنےیاصرف کرنے والا ؛ (خصوصاً) چور کی طرح چھونے والا ؛ چرانے والا ؛ چور ۔

Fingering : (n) [f. finger. (v)] (۱) انگلی سے چھونے، اشارہ کرنے یا (ساز) چھیڑنے کا عمل ۔(۲) (موسیقی) کسی آلہء موسیقی کو بجانے میں انگلیوں کے استعمال کا طریقہ یا عمل ؛ باجوں کو بجانے میں انگلیوں کے استعمال کی نشاندہی جو کسی باجے کے سروں کے سامنے ہوتی ھے ۔

Fingering: (n)[Origin doubtful.] جرابیں بنانے کا اون یاتاگا ۔

Fingerless : (a) بےانگلی ؛ بغیر انگلی کا ہونا ؛ بے انگشت ۔

Fingerling : (n) (۱) ایک چھوٹی مچھلی جو انگلی کی لمبائی کے برابر ہوتی ھے ؛ سامن مچھلی کا بچہ ۔ (۲) بہت ہی ادنیٰ اور بے حقیقت چیز ۔

Fingers : (n) (۱) قبضہ ۔(۲) (عامیانہ) جاسوس ؛ مخبر ۔

Fingers-and-thumbs : (n) ایک قسم کا پھل دار پودا ۔

**Finger's-and-toes : (n)** (۱) ایک قسم کا پھلی دار پودا ۔ (۲) شلجم کی جڑ میں ہونے والا ایک مرض ۔

**Fingrigo : (n) [Jamaican name.]** ایک خار دار بیل نما جھاڑی ۔

**Finial : (n) [AFr. finial.]** (تعمیرات) کلس سکھر ؛ قبہ ؛ گلدستہ ؛ چھت کے بالائی حصے کی زینت ؛ آرائشی ۔

**Finial : (a)** تاج پوشی ؛ تخت نشینی ؛ زیبائش ؛ تکمیل (شاذ)۔

**Finical : (a) [Origin doubtful.]** انتہائی نفیس ؛ ٹیپ ٹاپ کا؛ ٹیپ والا؛ پرتکلف ؛ پرتصنع ؛ نفاست پسند؛ نزاکت پسند؛ پابندوضع ؛ لباس ، آداب وغیرہ؛ انتہائی عمدہ یا منفرد ؛ انتہائی نازک مزاج یانازک مذاق ؛ انتہائی باضابطہ یا پابند آداب و آئین ؛ محتاط طورپر بنائی ہوئی (چیز)۔

**Finicality : (n)** نفاست پسندی ؛ تکلف شعاری ؛ انتہائی نفیس چیز ؛ باضابطگی؛ احتیاط پسندی ؛ نازک مزاجی ؛ عمدہ بنی ہوئی چیز ؛ تکلف ؛ تصنع ؛ ٹیپ ٹاپ ۔

**Finically : (adv.)** نفیس طورپر ؛ پرتکلف اندازمیں ؛ باضابطگی سے ؛ محتاط انداز میں ؛ نفاست پسندی سے ؛ تکلف سے ؛ ٹیپ ٹاپ سے ۔

**Finicalness : (n)** دیکھو Finicality

**Finicking/Finikin : (a)[Origin unkn.]** انتہائی نفیس ؛پرتکلف؛ ٹیپ ٹاپ والا ؛ لطیف ؛ عمدہ ؛ اعلیٰ ؛ نفاست پسند ؛ نازک مزاج ؛ حد سےزیادہ نفیس مزاج ؛ چباچباکر باتیں کرنے والا ؛ ناز وانداز سے قدم اٹھانے والا ؛ ادنیٰ باتوں میں حد سے زیادہ محتاط ؛ چھوٹی باتوں کی صحت چاہنے والا ؛ تحقیق پسند ؛ نفاست سے بنائی ہوئی چیز ؛ نیز غیر اہم ؛ خفیف ۔

**Finicky : (a)** امریکی بول چال میں Finicking کا متبادل ۔

**Finific : (a)[L.'finis']** حدبندی کرنے والا ؛تحدید کرنے والا ؛ حد مقرر کرنے والا ۔

**Finikin : (n)** Finicking کا متبادل ۔

**Fining : (n)** (۱) (دھات کو) صاف کرنے کا عمل یا طریقہ خصوصاً ڈھالے ہوئےلوھے کوتارکول کے ساتھ کوٹ پیٹ کر ٹھیک کرنا؛ تصفیہ ۔ (۲) کسی رقیق کو مقطّر کرنے یا صاف کرنے کا عمل یا طریقہ (خصوصاً شراب وغیرہ)؛ (عموماً جمع) کسی چیز کو صاف کرنے کےلئے استعمال کی جانے والی کوئی چیز ۔

**Fining pot : (n)** کٹھالی جس میں ڈال کر دھات کوصاف کیا جاتا ھے ۔

**Finis : (n) [L.]** (۱) تمت ؛ تمام شدہ (کتاب کے آخرمیں) ؛ لاطینی لفظ جو تمت کے معنوں میں استعمال ہوتا ھے اور اکثر کتاب کے آخر میں لکھا جاتا ھے۔ (۲) کسی چیز کاانجام (خاص کرزندگی کا) ۔

**Finish : (n) [F.next. V.]** (۱) خاتمہ ؛ اختتام ؛ انجام ؛ نتیجہ ؛ لب ولُباب ؛ حرف آخر ؛ اتمام ؛ تکمیل ؛ کمال ؛ کاملیت ۔ (۲) اختتام ؛ آخری منزل (خاص کر لومڑی کےشکارکی) ۔ (۳) آخری اصلاح ؛ تکمیلی عمل ؛ آخری صورت ؛ استر کاری ۔ (٤) خاتمہ ؛ ختم کرنےوالا ؛ تمام کرنے والا ؛ مکمل کرنےوالا ؛ پورا کرنےوالا ؛ (عمارت میں) رنگ کاری یا پلاسٹر کی آخری تہ ۔ (٥) مکمل یا تمام ہونے کی صلاحیت یا صفت ؛ اتمامیت ؛ اکمالیت ؛ تمت ۔ (٦) (عامیانہ) تفریح گاہ ؛ تفریح خانہ ؛ جہاں رات تمام ہوجاتی ہو ۔ (۷) زوال ؛ تنزل ؛ باعثِ تباہی ۔ (۸) پالش ؛ چمک دمک ۔

**To be in, at the finish :** (استعارتاً) لومڑی کی موت ۔

**To fight to a finish :** ایسی لڑائی جس میں کسی ایک فریق کو پوری شکست ہو ۔

**Finish : (v) [L.f.'finis.']** (۱) انجام کو پہنچانا ؛ ختم کرنا ۔ (۲) تمام کرنا ؛ ختم کر ڈالنا (کتاب یا غذا)۔ (۳) مارڈالنا؛ ہلاک کردینا ؛ بے بس کردینا ؛ کام تمام کرنا؛ قتل کرنا؛ مٹانا ۔ (٤) پایہء تکمیل کو پہنچانا؛ روک دینا؛ (کسی کام کا) مکمل کرنا ؛ پورا کرنا ؛ ٹھیک کرنا ؛ آخری صورت دینا ۔ (٥) تکمیل تعلیم کرنا ۔ (٦) ختم کردینا ؛ خاتمہ کردینا ؛ ختم ہوجانا ؛ شکست دینا ؛ چھکے چھڑانا ۔ (۷) انجام کو پہنچنا ؛ رک جانا ؛ ختم ہو جانا ؛ چھوڑ دیا جانا؛ تمام ہو جانا ۔ (۸) پورے کا پورا استعمال میں لے آنا ؛ صرف کر ڈالنا ؛ مصرف میں لے آنا ؛ استعمال کرکے ختم کردینا ۔ (۹) خاتمہ کے طورپر پیش کرنا ؛ آخری یا اختتامی بناکر پیش کرنا۔ (۱۰) جانور کو کھلا پلا کر فروخت کےلئے تیار کرنا ۔ (۱۱) چھوٹی کتاب کے جلد کے کناروں پر گرم کئےھوئے اوزارسےنقش ونگار بنانا؛ داغ کاری کرنا ۔ (۱۲) چمکانا ؛ پالش کرنا ۔

Finish off : (v) اختتام کو پہنچانا ؛ تکمیل کو پہنچانا ۔

Finished : (a) (۱) ختم ؛ تمام ؛ انجام یافتہ ؛ مکمل ؛ کامل ؛ تکمیل یافتہ ؛ تیار ۔ (۲) مارا ہوا ؛ مقتول ؛ شکست خوردہ ؛ بےبس ۔ (۳) مکمل کیا ہوا ؛ تکمیل دادہ ؛ پورا کیا ہوا ؛ شائستہ ؛ مہذب ؛ باہنر ؛ باکمال ؛ چمک دمک والا ۔

Finished gentleman : (n) شرافت کا پتلا ۔

Finished goods : (n) (تجارت) تیار مال ۔

Finished goods account : (n) (تجارت) تیار مال کھاتہ ۔

Finished manners : (n) شائستہ اطوار ۔

Finisher : (n) (۲) ختم کرنے والا ؛ تکمیل کرنے والا ۔ (۲) آخری اصلاح کرنے والا ؛ تکیل کو پہنچانے والا ؛ آخری صورت دینےوالا (انسان یا مشین) ۔ (۳) بٹھا دینےوالا ؛ عاجز کردینے والا ؛ ہارمنوانے والا ۔ (٤) (سوقیانہ) کسی کو مار ڈالنے والا ؛ قاتل ؛ مہلک ؛ فیصلہ کن ضرب ؛ کاری ضرب ؛ دلیل جو جھگڑے کافیصلہ کردے ۔ (٥) (مکابازی میں) فیصلہ کن ضرب ؛ آخری گھونسہ ؛ آخری گھونسہ لگانےوالا ۔ (٦) کتاب کی جلد کے کناروں پر گرم کئے ہوئےاوزار سےنقش ونگاربنانےوالا۔ (۷) جلد کار ۔

Finisher of the law : (n) (مزاحاً) جلاّد ۔

Finishing : (n) درستگی ؛ اختتام ؛ تکمیل ؛ اتمام؛ انجام دہی ؛ قتل ؛ ہلاکت ؛ تباہی ؛ تیاری ؛ تہذیب ؛ شائستگی ؛ کمال ۔

Finishing : (a) خاتم ؛ ختم کرنے والا ؛ تمام کرنے والا ؛ فیصلہ کن ؛ اتمامی ؛ اختتامی ؛ پایہ٭ تکمیل تک پہنچانےوالا ؛ کسی چیز کو آخری شکل دینے والا ؛ مہلک ؛ قاتل ؛ بےبس کرنے والا ۔

Finishing -cloth : (n) تیار کپڑا جس کی پالش باقی ہو ۔

Finishing-coat : (n) (عمارت میں) پلاسٹر کی آخری تہ ۔

Finishing line : (n) ریس کے میدان کی آخری سرحدی لکیر ۔

Finishing machine : (n) رولنگ مشین یارولر جس سے زمین یا سڑک ہموار کی جاتی ہے ۔

Finishing-press : (n) (جلد سازی میں) چھوٹا پریس جو کتاب کی جلد کے کناروں پر نقش ونگار بناتا ہے ۔

Finishing rolls : (n) رولنگ مل یارولنگ مشین کے وزنی بیلن ۔

Finishing-school : (n) نوجوان عورتوں کو شائستہ بنانے والی درسگاہ ؛ درسگاہ برائے تہذیب نسواں ۔

Finitary : (a) محدودیت کا حامل ؛ محدود خصوصیت والا ؛ غیر مطلقیت کا حامل ؛ منتہی ۔

Finite : (a) [L.'Finitus.'] (۱) محدود ؛ مقید ؛ غیر مطلق ؛ منتہی ۔(۲) (نحو میں) وہ فعل جس میں صیغہ واحداورجمع غائب، حاضر اور متکلم پایاجائے؛ غیر مصدری ۔ (۳) (ریاضیات) محدودہ (خط) ؛ محدود (تعداد، مقدار، فاصلہ) ؛ محدود مقدار میں منتج ہونے والی تفریق (فلسفہ، نفسیات) غیرمطلق (شماریات) متناہی ۔

Finite : (n) محدود چیز ؛ محدود فانی شے یا ہستی ۔

Finite : (v) محدود ہونا یاکرنا ؛ فانی ہونا یا کرنا ؛ غیر مطلق ہونا یا کرنا ۔

Finite additivity : (n) (شماریات) متناہی اجتماعیت ۔

Finite correction : (n) (شماریات) متناہی اصلاح ۔

Finite difference : (n) (لسانیات ، شماریات) متناہی فرق ۔

Finite form : (n) محدود روپ ؛ (لسانیات) غیر مطلق روپ یا شکل ۔

Finite mood : (n) (لسانیات) غیرمطلق طور ۔

Finite multiplier correction : (شماریات) اصلاحی متناہی ضارب ۔

Finite number of facts : چند حقائق ؛ معدودے ازحقائق ۔

Finite population : (n) (شماریات) متناہی آبادی ۔

Finite population correction : (شماریات) ترمیم متناہی آبادی ۔

Finite series : (n) سلسلہ متناہیہ ۔

Finite verb : (n) (لسانیات) غیر مطلق فعل ؛ فعل مسند ۔

Finiteless : (a) ایک مصنوعی لفظ ؛ سرٹی براؤن کے یہاں "Finitlesse" کی غلط شکل ۔

Finitely : (adv.) محدود طورپر ؛ مقید یا معین طورپر ؛ غیر مطلقیت سے ۔

Finiteness : (n) محدودیت ؛ غیر مطلقیت ۔

Finitesimal : (a) محدود ؛ فانی ؛ معین شمار والا ؛ متناہیہ ۔

Finitism : (n) عقیدۂ محدودیت وفنا (عالم وخالق عالم کے محدود و فانی ہونے کا اعتقاد) ۔

Finitude : (n) محدودیت ؛ (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) غیر مطلقیت ؛ محدودیت ۔

Fink : (n) [Origin unkn.] (۱) (عامیانہ) جاسوس مخبر ؛ خبرچیں؛ (تجارت) بھیدی مزدور۔ (۲) (عامیانہ) اعتصاب شکن ؛ ہڑتال توڑنے والا ؛ وہ مزدور جو ہڑتالیوں کی جگہ بلائے جائیں ۔

Fink : (v) (۱) (عامیانہ) جاسوسی کرنا ؛ مخبری یا خبر چینی کرنا ۔ (۱) (عامیانہ) ہڑتال توڑنا ۔

Finless : (a) بے پرا ؛ بغیر پرکا ۔

Finlet : (n) چھوٹا پر ؛ پرۂ کوچک ۔

Finn : (n) [ON. Finnar.] یورپ کے شمالی مشرقی علاقے کی ایک قوم جو سومی کہلاتی ھے؛ شمالی مشرقی یورپ اوراسکنڈینویا کے باشندوں کا جرمن نام جو اپنے ملک کو سومی کہتے ہیں اور یورالی التائی زبان بولتے ہیں ؛ فنلاندی ؛ اہل فنلاند ۔

Finnage : (n) مچھلی کے پروں کا پورا سیٹ ۔

Finnan : (n) مچھلی جس کو گیلی لکڑی یاہری گھاس کے دھوئیں سے سکھاتے ہیں ۔

Finned : (a) پردار ؛ پروں والا ؛ پرہ دار ۔

Finner : (n) دیکھو Fin fish

Finnic : (a) فِن (سومی)قوم سے مشابہ نسلیں ؛نسلی اعتبار سے سومی قوم سے متعلق ؛ سومی قوم جیسا ۔

Finnicking/Finnikin : دیکھو Finicking

Finnish : (a) فن (سومی) سے متعلق ؛ فلاندی ؛ فی نیون کا ۔

Finnish : (n) سومیوں کی زبان ؛ یورالی التائی زبان ؛ فنلاندی زبان ؛ فی نیوں کی زبان ۔

Finno-: دیکھو Finnic

Finny : (a) (۱) پردار ؛ بالہ دار ؛ پردار (مچھلی وغیرہ) مہپر دار ۔ (۲) مچھلی کے پر کی شکل یا وضع کا؛ پرنما ۔ (۳) مچھلی کا یا مچھلی سے متعلق نیز مچھلیوں بھرا ۔

Finochio : (n) [L.fenoclum.] رازیانہ ؛ میٹھا سویا ؛ نیز چھوٹا یا فرانسیسی سُویا ۔

Fiord/Fjord : (n) [Norw.] سمندر کا طویل اور تنگ بازو جس کے کنارے کافی بلند ہوں مثلاً ناروے کے سمندری ساحل پر دو اونچی چٹانوں کے بیچ کا سمندری نالا؛ آبدرہ کھاڑی ؛ چٹانی کھاڑی ؛ بینی کوہ ۔

Fiorin : (n) [Corruption of Irish 'fiorthan.'] ایک طرح کی گھاس ؛ علف ہفت بند ؛ اروا ابیض ؛ اروا جبلی ؛ہفت بند بوٹی ۔

Fiorite : (n) [f. Santa 'Fiora'rits Locality.] (معدنیات) گرم چشموں کے سلیکا آمیز پانی سے یا آتش فشاں پہاڑ کے دہانے کے ارد گرد کی آتش فشانی چٹانوں کی سلیکا آمیز معدنیات کی تبدیلی ماہیئت سےبنی ہوئی کوئی پرت یا طبق ۔

Fioritura : (n) [It f. 'fiorire.'] تزئینیات یا ریزہ کاریٔ موسیقی ۔

Fip : (n) [Short for 'Fippenny bit'] پانچ پینس ؛ نصف ہسپانوی ریال کا عامیانہ نام ؛ ہسپانوی نقرئی سکے (۱/۱٦ ڈالر) کا عامیانہ نام ۔

Fippence : (n) [Corruption of fine pence] (برطانوی روزمرہ) پانچ پینس ۔

Fippenny : (n) (عامیانہ) پانچ پینس ۔

Fipple : (n) ہَوائی ساز کی ڈاٹ ۔

Fipsworth : (n) معمولی چیز ؛ ادنیٰ چیز ؛ بےقیمت چیز ۔

Fir : (n)[ME.'firr., firee'.] (۱) سرو کی ایک قسم ؛ صنوبر شاہ درخت ؛ شمشاد ؛ چیڑ ؛ کاج مختلف جنسوں کےمتعددمخروطی درختوں کا نام ۔ (۲) ان میں سے کسی درخت کی لکڑی ؛ شمشاد کی لکڑی ۔

Scotch fir : قطب شمالی یوروپ اور ایشیا میں پایا جانے والا سرو ۔

Silver fir : وسطی اورجنوبی یوروپ میں پایا جانے والا سرو ۔

Silver fir of Canada : کناڈا کا ایک چھوٹا درخت ؛ کناڈی بلسان ؛ کناڈی گل مہندی ۔

Fir-apple/-ball/-cone : (n) سرو نما درخت کا پھل ؛ چلغوزہ ۔

Fir-needle : (n) سرو کی قسم کے درخت کی پتی ۔

Fir-in-bond : (n) دیوار میں دیئےہوئے تمام شہتیروں کانام ۔

Fire : (n) [OE.'fyr.'] (۱) آگ ؛ شعلہ ؛ آتش ؛ آذر ؛ عناصر اربعہ میں سےایک عنصر۔(۲) بھٹی ؛ انگیٹھی؛ چولہے میں جلتا ہوا ایندھن ۔ (۳) آگ لگی ؛ آتش زدگی ؛ آتش سوزی ؛ حریق ؛ (فجائیہ) آگ ! آگ ۔ (٤) روشنی ؛ چمک ؛ دمک ؛ بجلی کا کڑکا ؛ تجلّی ؛ درخشانی ؛ تابندگی ؛ تابناکی ؛ شعلگی ۔ (۵) جلن ؛ شوزش ؛ تپ ؛ بخار؛ حرارت؛ گرمی ؛ تپش ؛ جلن ۔(٦) جذبۂ شدید ؛ جوش ؛ غصہ ؛ طیش ؛ آگ ؛ ولولہ ؛ ہیجان ؛ زندہ دلی ؛ عزم ؛ حوصلہ ؛ ہمت ؛ گرم جوشی ؛ اختراعی صلاحیت ؛ فطری قابلیت؛ شاعرانہ ارتقا ؛ زورتخیل ؛ تندی ؛ ذوق ؛ اشتیاق ؛ جذبۂ محبت یاعداوت ؛ شاعرانہ وجدان ؛ آمد ۔ (۷) بندوقوں یا توپوں کی شلک یا سلامی ؛ فائر ؛ گولہ باری ۔(۸) آتش فشانی حرارت ؛ شعلہ یاجلتا ہوا لاوا ۔(۹) آتش گیری ؛ اشتعال؛ احتراق ؛ افروختگی ؛ سلگن ؛ حرارت پذیری ؛ حالت احتراق ؛ حالت افروختگی ۔(۱۰) سخت امتحان ؛ آزمائش ۔ (۱۱) سوختگی ؛ جل کر مرنا یا زخمی ہونا۔ (۱۲) تنقید شدید ؛ آگ اگلنا ؛ شعلہ فشانی ؛ زہر افشانی ۔ (۱۳) آگ لگانے والا آتش گیر مرکب ؛ آتشبازی ۔ (١٤) (کوئلہ کان میں) آتش گیر یا دھماکہ خیز گیس ؛ کاربن آمیز ہائیڈروجن یا مارش گیس جو کوئلوں سے نکلتی ھے اور ایک خاص مقدار میں ہوا سے مل کر دھماکہ پیدا کرتی ھے ۔ (۱۵) سیال چیزوں میں گرم کرنے یا ہونے کی خاصیت ۔

A burnt child dreads the fire : دودھ کا جلا چھاچھ پھونک پھونک کر پیتا ھے ۔

Between two fires : دونوں طرف سے گولیوں کی بوچھا ڑ میں ؛ (مجازاً) کشمکش میں ؛ نہ جائے رفتن یا پائے ماندن ۔

False fire : دشمن کو دھوکا دینے کےلئے یارات میں سگنل کے طورپر روشن کی ہوئی آگ ۔

Friendly fire : (n) (تجارت) بےضرر آگ؛ بے خضر آگ ۔

Greek fire : بھڑک اٹھنے والا مادہ جس سے دشمن کے جہازوں کو جلادیا جاتا ھے ۔

Hostile fire : (تجارت) نقصان دہ آگ ؛ ضرر رساں آگ ۔

Kentish fire : نعرہ ہائے تحسین ونفرین کی بوچھاڑ ؛ پسندیدگی کا طویل مظاہرہ ۔

Line of fire : گولی کی سمت ۔

No smoke without fire/There is : بغیر آگ کے دھواں نہیں ھوتا ھے ؛ افواہ میں کچھ حقیقت بھی ہوتی ھے ؛ تا نہ باشد چیزے کہ مردم نہ گویند چیزہا ۔

On fire : جلتا ہوا ؛ سوزاں ؛ تپاں ؛ مشتعل ؛ شعلہ فشاں ؛ (مجازاً) پرجوش ؛ پرولولہ ؛ مشتاق ؛ غصہ یا طیش کی حالت میں ۔

Out of frying- pan into fire : آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا؛ ایک مصیبت سےنکل کر دوسری بڑی مصیبت میں گرفتار ہونا ۔

Running fire : گولیوں کی باڑ ؛ شدید ومتواتر گولہ باری ؛ (استعارتاً) نکتہ چینی ؛ اعتراض ؛ ایراد ۔

St. Antony's fire : سرخ بادہ ؛ زہر باد ؛ حمرہ ؛ گرمی دانے ۔

The fat is in the fire : (۱) ہنگامہ برپا ہونے والا ؛ غیض وغضب کی آگ مشتعل ہونے والی ھے ؛ آگ پرتیل ڈالا جاچکا ھے ۔ (۲) (قدیم معنوں میں) منصوبہ بُری طرح ناکام ہو چکا ھے ۔

To catch, take fire : جل اُٹھنا ؛ بھڑک اُٹھنا ۔

To go through fire and water : عظیم ترین خطرات سے دوچار ھونا؛ مشکل میں پڑنا؛ کڑی جھیلنا ؛ ہفت خواں طے کرنا ۔

To hang fire : گھوڑا دبانے کے بعد گولی کا دیر سے چلنا ۔

To heap coals of fire : بدی کے عوض نیکی کرنا ۔

To open fire : فائرنگ شروع کرنا ؛ بندوق داغنا ؛ گولہ باری شروع کرنا ۔

**To pour oil on fire :** جلتی آگ پر تیل ڈالنا ؛ زیادہ بھڑکانا یا غصہ دلانا ۔

**To set fire to :** آگ جلانا ؛ سلگانا ؛ روشن کرنا ؛ آگ لگانا ۔

**To set on fire :** آگ لگادینا ؛ بھڑکادینا ؛ مشتعل کرنا ؛ جلانا ۔

**To set the thames on fire :** پانی میں آگ لگانا ؛ غیر معمولی کام انجام دینا ؛ عظیم شہرت حاصل کرنا ؛ کارنمایاں کرنا ؛ بہت بڑا کام انجام دینا ۔

**To strike fire :** رگڑ کر آگ جلانا؛ رگڑ سے آگ نکالنا ۔

**Under fire :** گولیوں کی بوچھاڑ میں ؛ دشمن کی گولیوں کی زد میں ۔

**Wild fire :** (۱) دھوکے کی شئی ؛ پُر فریب صورت ؛ تجلّی ؛ بجلی کی چمک ؛ جنگل کی آگ (موسم گرما میں) ۔ (۲) جنگ میں استعمال ہونے والا ایک انتہائی اشتعال پذیر مادوں کا مرکب جو فوراً جلایا جاسکے اور جس کابجھانابہت مشکل ہو ۔ (۳) ایک مرض کانام جس میں انتہائی سوزش ہوتی ھے ؛ سرخ بادہ ؛ زہر باد ۔ (٤) تباہی و بربادی کا سبب (مجازاً) ۔

**Fire : (v) [f.Fire(n) .] :** (۱) تباہ کرنے کی نیت سے آگ لگانا ؛ سلگانا ؛ جلانا ؛ روشن کرنا ۔ (۲) جل اٹھنے والے مادے کو سلگانا؛ مشتعل کرنا ؛ بھڑکانا ۔ (۲) آگ پکڑلینا ؛ جل اٹھنا ؛روشن ہوجانا ؛ سلگ جانا ۔ (٤) بھڑک اٹھنا ؛ جوش میں آجانا ۔ (٥) آگ بگولہ ہوجانا ؛ لال انگارا ہوجانا ۔ (٦) پکانا ؛ جلانا (مٹی کے برتن یا اینٹ کو) ؛ گرم کرنا (چائے وغیرہ کو) ۔ (۷) داغنا ؛ داغ دینا (جانور وغیرہ کو) : (بیطاری ) گرم لوھے سے داغنا ۔ (۸) (انجن، بھٹی میں) ایندھن لگانا ؛ ایندھن جھونکنا۔ (۹) بندوق چلانا ؛ آتش گیر مادے کا بھڑکانا ۔ (۱۰) توپ ، بندوق وغیرہ کا چھوٹ جانا؛ چل پڑنا ۔ (۱۱) توپ وغیرہ میں سے گولے کے اندر کی چیزوں کو پھینکنا ۔ (۱۲) (مجازاً) (کسی شخص یا جذبے کو)بھڑکانا؛ اکسانا؛ مشتعل کرنا ؛ ابھارنا ؛ جوش دلانا ۔ (۱۳) آگ یا گولہ باری کے ذریعہ بھگانا یا بھگا دینا ۔ (١٤) پھٹنے یا بھک سے اڑا دینے کےلئے آگ دینا یا آگ لگانا ؛ چھوڑنا ؛ چلانا ؛ داغنا ۔ (۱۵) (امریکی عامیانہ) تحکمانہ یا مستبدانہ طور پر نکال باہر کرنا ؛ ہٹا دینا ؛ معزول کردینا؛ معطل کردینا ؛ نکال دینا (اکثر out کے ساتھ مستعمل ھے) ۔ (١٦) زندگی بخشنا ؛ روح پھونکنا؛ جوش پیدا کرنا ؛ گرمی لانا (جذبات میں) ۔ (۱۷) جذبات سے پُر کردینا؛ متہیج ہونا؛ ہیجان میں آجانا ۔ (۱۸) کسی کھیل یا مقابلے میں مخصوص نمبر حاصل کرنا ۔ (۱۹) تیزی اورقوت کےساتھ پھینکنا ؛ زور سے پھینکنا ۔ (۲۰) تیزی سےاور متواتر بولنا ۔ (۲۱) خشک کرنے کےلئے آہستہ آہستہ گرمی پہنچانا ۔ (۲۲) آگ کے ذریعہ جمنے سے باز رکھنا ؛ انجماد سےبچنا ۔ (۲۳) بارش کی کمی کے باعث فصلوں کا قبل از وقت زرد ھوجانا۔ (٢٤) غصہ ھوجانا ؛ آگ بگولہ ھوجانا ۔ (۲۵) آگ میں جل کر شکل بدل جانا ۔

**To fire a broad side :** جہاز کی ایک جانب کی تمام بندوقوں یاتوپوں کو داغنا ۔

**To fire away : (v)** تقریر شروع کرنا اور تیزی سے تقریر کو جاری رکھنا ؛ (روزمرہ) شروع کرنا ؛ آگےبڑھنا ؛ قدم بڑھانا؛ (استعارتاً) پیش قدمی کرنا ؛ شروع کرنا ۔

**To fire off a post card/-a remark :** (استعارتاً) پوسٹ کارڈ گھسیٹ دینا یا لکھ مارنا؛ فقرہ چست کرنا ۔

**To fire out /To fire :** (کسی شخص کو) نکال دینا ؛ برطرف کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ معطل کرنا ۔

**To fire up :** (۱) اچانک گرم ہوجانا ؛ فوراً جوش میں آجانا؛ ایک دم غصہ میں آجانا ؛ اچانک مشتعل ھوجانا۔ (۲) بھٹی کی آگ جلانا ؛ بھٹی روشن کرنا؛ (روزمرہ) پائپ سلگانا ؛ سگریٹ جلانا ؛ (مجازاً) چلم پر آگ رکھنا ۔

**Fire : (a)** آتشیں ؛ آگ کا ؛ آگ سے متعلق ؛ بھڑکیلا ؛ اشتعال پذیر ۔

**Fire-action : (n)** فائرنگ کا عمل خصوصاً چھوٹی چھوٹی ٹکریوں میں لڑائی یا جھڑپ ۔

**Fire agriculture : (n)** جنگل کو جلاکر جلے ہوئے ٹھنٹھ کے درمیان کاشت لگانا ۔

**Fire-alarm : (n)** آگ لگنے کی خود بخود اطلاع کرنے والا آلہ ؛ خطرے کی گھنٹی ؛ آگ لگنے کا الارم ؛ اگنی گھر ۔

Fire and brim stone : (n) قہر خداوندی ؛ عذاب الٰہی ؛ گناہگاروں کو دائمی عذابِ جہنم کی وعید ۔

Fire and faggot : (n) آگ اور ایندھن ۔

Fire and sword : (n) انتہائی خطرہ ؛ خطرہ٭ جانکاہ ۔

Fire-ant : (n) ایک قسم کی چیونٹی جس کے کاٹنے سے سخت تکلیف ہوتی ھے ؛ لہر چونٹی ۔

Fire apparatus : (n) آگ بجھانے یا اس پر قابو پانے کا آلہ ۔

Fire area : (n) کسی عمارت کے مختلف حصوں میں سے کوئی ایک جو آگ روک دیواروں کے ذریعہ دوسرے حصوں سے الگ کئے گئے ھوں ۔

Fire-arm : (n) آتشیں اسلحہ ؛ اسلحہ٭ گرم ؛ آتشی اسلحہ ؛ (عموماً جمع) اسلحہ جن میں بارود وغیرہ استعمال ھوتی ھے مثلاً بندوق، توپ وغیرہ ۔

Fire-back : (n) ملک سماترا کا چکور ۔

Fire- ball : (n) (۱) آتشیں گولہ ؛ آگ کا گولہ ؛ شہاب ثاقب ؛ کرہ٭ نار؛ شہابی گولہ ؛گولہ نمابجلی کی چمک ۔ (۲) (فوج) فوجی گولا ۔ (۳) (نقابت) شعلہ فشاں گولے کا نشان ۔ (٤) کوئلے کی گرد اور چکنی مٹی کابناھوا گولہ جو آگ جلانے یا سلگانے کےلئے کام آتا ھے ۔

Fire-balloon : (n) آتشی غبارہ ۔

Fire balloon : (n) بغارہ ؛ آتشیں برج ۔

Fire-bar : (n) آتشدان یا بوائلر بھٹی کی چھڑ یا سلاخ ۔

Fire-basket : (n) ہلکا آتشدان ؛ دستی آتشدان ۔

Fire-bird : (n) ایک قسم کا پرندہ جو شہد کی مکھیاں کھاتاھے ؛ انجیر خور ۔

Fire blanket : (n) ایسی ناسوز (آگ روک) اشیاء سے بناھوا کمبل جو خفیف آتش زدگی کو فرو کرنے میں مستعمل ھو ۔

Fire-blast : (n) پودوں کو جھلسا دینے والا ایک مرض ؛ پودوں کا روگ ۔

Fire-blight : (n) ہاپ درخت کا (جوشراب میں کام آتا ھے) روگ ۔

Fire-board : (n) تختہ٭ آتشدان ؛ گرمی میں آتشدان یا چولہے کو ڈھکنے والا تختہ ۔

Fire-boat : (n) (۱) وہ جہاز جو حریف کے جہازوں کو جلانے والی اشیائے آتش گیر سے لدا ھوا ھو ۔ (۲) (عامیانہ) آتشک ، سوزاک وغیرہ کامریض ۔ جماعی امراض کا مریض ۔

Fire bolt : (n) بجلی کا کڑکا، رعد ؛ صاعقہ ؛ بجلی کی کوند ۔

Fire-bomb : (n) آتشیں بم؛ آتش افروز بم۔

Fire-boom : (n) جنگی جہازیاجلتی ھوئی کشتیوں کوقریب آنے سےروکنے کےلئے جہاز کے پہلو سے جھولتی ھوئی مضبوط بلّیوں میں سے کوئی ایک ۔

Fire-boot/-bote : (n) (تاریخ،قانون) زمیندار کے علاقے سے جلاون کی لکڑی حاصل کرنے کا رعیت کاحق ۔

Fire-box : (n) (۱) انجن کا آتشدان ۔(۲) آگ لگنے کی خودبخود اطلاع کرنے والا آلہ ۔

Fire-brand : (n) (۱) جلتی ھوئی لکڑی ؛ لکٹی ؛ نیم سوز (لکڑی) ۔(۲) فتنہ انگیز ؛ مفسد ۔

Fire brat : (n) یورپ یا امریکا کا ایک قسم کا کیڑا جو گرم مرطوب جگہوں مثلاً عمارت میں پایا جاتاھے ۔

Fire-brick : (n) ایسی اینٹ جو پگھلےبغیربہت زیادہ حرارت برداشت کرسکے ؛ اینٹ جس پر آگ کا اثر نہ ھو ؛ پکی اینٹ ۔

Fire-bridge : (n) بھٹی کی پشت پرلگا ھوا پردہ یا دیوارتاکہ ایندھن باہر نہ آسکے ؛ آگ روک ؛ آتش بند ۔

Fire-brigade : (n): آگ گارڈ ؛ فائربریگیڈ ؛ آگ بجھانےکاعملہ اطفائیہ ؛ آگ دستہ ۔

Fire bug : (n) (۱) آگ لگانے والا ؛ مفسد ۔ (۲) معدن کو آگ یا دیگر حادثات کی دیکھ بھال کرنے والا ۔ (۳) (روزمرہ) جگنو ؛ کِرم شب تاب ۔

Fire bush : (n) خار مصری ؛ سرو گرما ۔

Fire chaser : (n) ہلکے سازوسامان سے لیس تیزی سے جنگل کی آگ بجھانے والا ۔

Fire chief : (n) (۱) محکمہ٭ آتش کا صدر ۔(۲) فائر مارشل ۔

Fire claim account : (n) (تجارت) آگ بیمہ دعویٰ کھاتہ ؛ آگ بیمہ مطالبہ کھاتہ ۔

Fire-clay : (n) ایک قسم کی مٹی جو بہت زیادہ حرارت برداشت کرتی ھےاور جو Fire brick بنانے کے کام آتی ھے ؛ آتشی مٹی ؛ اگنی مٹی ۔

Fire cock : (n) آگ بجھانے کےلئے پانی مہیا کرنے والی ٹونٹی یا نلی ۔

Fire company : (n) (۱) آگ گارڈ ؛ فائر بریگیڈ ؛ آگ بجھانے والی جماعت ۔(۲) آگ بیمہ کمپنی ؛ انشورنس کمپنی ۔

Fire-cross/Fiery - : (n) خونی صلیب (اسکاٹستان میں لوگوں کو اشتعال دلانے یاجہاد پر ابھارنے کی ایک مقررہ علامت) ۔

Fire-cracker : (n) پٹاخہ ۔

Frie-crest : (n) یورپ کی سنہری کلغی والی ایک گانے والی چھوٹی چڑیا ۔

Fire cult : (n) (تاریخ وسیاسیات) آتش پرستانہ مسلک ۔

Fire damp : (n) قابل احتراق معدنی گیس : کان کنوں کی اصطلاح ؛ تف آتشیں ؛ آگن گیس میں کاربن آمیز ہائیڈروجن کی ایک قسم کانام جو مخصوص مقدار میں ہوا کے ساتھ ملنے سے دھماکہ خیز ہوجاتی ھے ۔

Fire dog : (n) اگن ٹیک ؛ سلاخ جو آتش دان میں آگ کی روک کے طورپر رکھی جاتی ھے ۔

Fire door : (n) آتش دان یا بھٹی میں جلاون ڈالنے کا در یا روزن ۔

Fire-drake : (n) [OE.'fyr-draca.'] (جرمن اساطیر) شعلہ فشاں اژدہا؛ مارگنج ؛ خزانے کا سانپ ؛ (مجازاً) خزانےیا عصمت کا محافظ ؛ لڑکیوں کی نگراں عورت؛ (فلکیات) شہاب ؛ (حیوانیات) آتشیں سانپ ۔

Fire drill : (n) (۱) چھڑی کے ذریعہ آگ پیدا کرنے کا ایک قدیم طریقہ ۔ (۲) آگ بجھانے والی جماعت کی تربیتی مشق ۔(۳) (تاریخ) آتشیں برما ۔

Fire dragon : (n) سمندر ۔

Fire eater : (n) (۱) شعلہ باز؛ آتش خوار ؛ آتش خوارمداری ؛ آگ نگل جانے والا شعبدہ باز ۔(۲) (مجازاً) بڑا لڑاکا؛ بڑافسادی ؛ فتنہ خو؛ جنگجو؛ جھگڑالو ؛ (تاریخ) فسادی ؛ فتنہ انگیز ۔

Fire-engine: (n) (۱) آگ بجھانےوالاانجن ؛ آگ بجھانے کی کل ؛ اطفائیہ ؛ آگ پر پانی پھینکنے والی مشین یا پمپ ۔(۲) (برطانیہ) بھاپ انجن؛ اطفائی انجن ۔

Fire-escape : (n) جلتے مکان سے نکل بھاگنےمیں معاون ہونے والا کوئی سامان یا آلہ ؛ مفر آتش ؛ آگ سے بچنے کا زینہ ۔

Fire extinguisher : (n) (کیمیا) آگ بجھانے والا ؛ آتش کُش ۔

Fire-eyed : (a) (شعر) روشن ، چمکدار آنکھوں والا ؛ دمکتی ہوئی آنکھوں والا ۔

Fire-fall : (n) آگ کے ذریعہ جڑ کو نقصان پہنچنے کے باعث گراھوا درخت ۔

Fire-fang : (v) (۱) (روزمرہ) آگ میں ڈالے رکھنا ؛ جلا دینا ؛ جھلسا دینا ؛ آتش زدہ کرنا۔(۲) بہت زیادہ گرم ہوجانا؛ بہت زیادہ خشک ہوجانا؛ کھراھو جانا۔

Fire-fanged : (a) (بارلی، پنیر وغیر) جلی یا جھلسی ہوئی شکل کی بو یا ذائقے کا ؛ زیادہ کھرا کر کے بھونا ہونا ۔

Fire-fight : (n) مخالف فوجوں میں گولیوں کا تبادلہ ۔

Fire-fighter : (n) آگ بجھانے والا ؛ آتش کُش ۔

Fire-fish : (n) ایک چھوٹی، سرخ و نارنجی دھاریوں والی مرجانی مچھلی ۔

Fire-flag : (n) (۱) شہابی شعلہ ۔(۲) آگ کی لپیٹ میں آئے ہوئے جہاز کا ابتلائی نشان (جھنڈا) ۔

Fire-flair : (n) نیش ماہی ؛ مچھلی جس کی پُشت پر تیز ڈنک ہوتے ہیں ۔

Fire-flaught : (n) (۱) شہاب ثاقب ؛ ستارہ دنبالہ دار ۔ (۲) بجلی کی چادر جو آسمان پر دورتک پھیلی ہوئی نظر آئے ؛ بجلی کی چمک ؛ اچانک کڑک یا زوردار آواز ؛ رعد وبرق ۔(۳) اگیا بیتال ؛ (مجازاً) چھلاوا؛ وہ شخص جو کبھی یہاں کبھی وہاں ہو اورجس کی صورت کبھی کچھ کبھی کچھ نظر آئے ؛ تند مزاج وعصبانی شخص ۔

Fire fly : (n) جگنو ؛ پٹ بیجنا ؛ کِرم شب تاب ؛ (حیوانیات) جگنو ۔

Fire-grate : (n) Fire Basket دیکھو

Fire-guard : (n) (۱) آتشدان میں لوہے کا جنگلا ؛ بچوں کو آگ سے بچانے کے لئے نیز فائر گارڈ کی سلاخوں سے کوئلے کو باہر آنے سے روکنے والا جنگلا ۔ (۲) آتشیں بم بجھانے والا ۔

Fire-hose : (n) آگ بجھانے کے لئے کینوس کا نل ۔

Fire-hook : (n) جلتے ہوئے مکانات کو گرانے کا ہک نیز مٹی یا آتشدان کی آگ کو اکسانے یا کریدنے والا ہک ۔

Fire-horse : (n) آگ بجھانے کا انجن کھینچنے والا گھوڑا ۔

Fire-hunt : (n) (۱) رات میں کئے جانے والا شکار جس میں ٹارچ کی روشنی یا آگ کا استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) جنگلوں سے آگ کے ذریعہ جانوروں کا ہانکا کر کے شکار کرنا ۔

Fire hydrant : (n) آتشیں آب گاہ ۔

Fire-insurance : (n) بیمہ آتشزدگی ؛ آگ بیمہ ؛ (تجارت) آتش زدگی بیمہ ۔

Fire-irons : (n) چمٹا، کرچھا وغیرہ ۔

Fire-light : (n) آتشدان کی روشنی ؛ آگ کی روشنی ؛ نورِ آتش ۔

Fire-lighter : (n) ایندھن ۔

Fire-limits : (n) آتشی حدود ؛ حدود آتش زدگی ؛ کسی قصبے یا شہر کی انتظامیہ کی قائم کردہ وہ حدود جن کے اندر صرف آگ روک یا آگ محفوظ عمارتیں ہی بنائی جاسکتی ہوں ؛ کبھی کبھی ان حدود کے تحت دو یا تین زون (حلقے) ہوا کرتے ہیں ۔

Fire line : (n) (۱) (عموماً جمع میں) جلتی ہوئی عمارت کے گرد کھینچا ہوا خط جسے روک کے طور پر پولس بنادیتی ہے ؛ خط آتش زدگی ۔ (۲) آگ بجھانے کے لئے پانی مہیا کرنے والے پائپ کی لائن ۔ (۳) جنگل کی آگ کو روکنے کے لئے باڑ کے طور پر صاف کی ہوئی یا جوتی ہوئی زمین ۔ (٤) برگ ریز درختوں کی قطار جو صنوبر کی قسم کے نئے پودوں کی حفاظت کے لئے نکالی جاتی ہے ۔ (٥) جنگل کی آگ کو روکنے کے لئے باڑ کے اندر بنایا ہوا نالا ۔ (٦) جنگل کی پھیلتی ہوئی آگ کی آخری حد ۔

Fire load/-loading : (n) آتش گیر مادوں کا فی مربع فٹ وزن ۔

Fire lock : (n) (۱) پتھر کلا بندوق ۔ (۲) بندوق کا گھوڑا جس میں رنجک سلگانے کے لئے آگ پیدا کی جاتی ہے ۔ (۳) اس قسم کے گھوڑے والی دستی بندوق ۔ (٤) ایسے بندوق سے مسلح سپاہی ۔

Fire man : (n) (۱) بھٹی انجن وغیرہ کا نگراں ؛ انجن جھوکا ؛ آگ بجھیا ؛ آگ بجھانے والا ؛ بھٹی جھونکنے والا ۔ (۲) دھماکہ خیز گیس سے بچانے کے لئے کا ن کی نگہبانی کرنے والا ؛ دھماکہ نگراں ۔

Fire mark : (n) (تجارت) آگ بیمہ نشان ۔

Fire-marshall : (n) (۱) کسی قصبہ ،شہر یا صوبہ کے محکمہ آگ بجھاؤ کا سربراہ ۔ (۲) ایسے دفتر یا انتظامیہ کا کوئی افسر اعلیٰ ۔

Fire-new : (n) (متروک) بالکل نیا ؛ تروتازہ ۔

Fire-office : (n) (۱) آگ بیمہ کا دفتر ۔ (۲) آگ بیمہ کمپنی ۔

Fire-opal : (n) بلور کی ایک قسم جس کے اندر سے شعلہ رنگ انعکاسات ہوتے ہیں ؛ عین الشمس ۔

Fire ordeal : (n) (تاریخ) آتش آزمائش ۔

Fire-pan : (n) [OE.'fyrpanne.'] (۱) دستی آتشدان ؛ نقل پذیر آتشدان ؛ انگیٹھی ؛ منقل آتش ۔ (۲) (کان کنی) ایک قسم کا لیمپ ؛ مشعل ؛ قندیل ۔

Fire patrol : (n) محافظ آتش ۔

Fire-piece : (n) (۱) آتشیں اسلحہ ؛ اسلحہ گرم ۔ (۲) تصویر آتش ؛ تصوری آتش زدگی ؛ آتش زدگی کے حادثے کی تصویر ۔

Fire pink : (n) مشرقی امریکا کا ایک ڈنٹھل دار پودا جس کے پھول گلناری ہوتے ہیں اور جس کے ڈنٹھل میں چپکدار مادہ ہوتا ہے جو مکھیوں کو پکڑلیتا ہے ؛ مگس گیر پودا ۔

Fire pit : (n) (تریخ) اگنی کنڈ ۔

Fire-place : (n) (۱) آتشدان؛ کمرے کو گرم رکھنے کے لئے دیوار کے پاس بنائی ہوئی آگ رکھنے کی جگہ ؛ انگیٹھی ؛ آتش گاہ ؛ بخاری ؛ منقل ۔ (۲) اینٹ پتھر یا دھات سے بنا چولہا جس پر کھانا بنایا جائے ؛ چولہا ۔

Fire-plug : (n) نل کا منہ جس میں کینوس نل لگادیا جاتا ہے ۔

Fire-point : (n) نقطہ٭ آتش گیری ؛ آتش گیر نقطہ ؛ وہ کم ترین درجہ جس پر بھاپ بن کر اڑجانے والا اشتعال پذیر مادہ اس کے بخارات کو سلگانے کے بعد ہوا میں جلنے لگتا ھے۔

Fire-policy : (n) آگ بیمہ کی سند ؛ بیمہ آتش زدگی۔

Fire-polish : (n) گرم پالش ؛ شیشے کے برتنوں کو دوبارہ گرم کرکے چکنا، شفاف یا چمک دار بنانا۔

Fire polish : (n) گرم پالش کے ذریعہ شیشے کے برتنوں کو دی گئی چمک دمک یا چکناپن۔

Fire-pot : (n) (۱) (تاریخ) آتش گیر مادوں سے بھرا ھوا مٹی کابرتن جسے جنگ کے دوران بم کے طور پر استعمال کیا جاتا تھا۔(۲) بھٹی وغیرہ کا منہ جس سے آگ یاایندھن ڈالا جاتا ھے۔(۳) کٹھالی؛ سونےوغیرہ کو پگھلانے کا برتن جو بہت زیادہ حرارت بر داشت کرلیتا ھے بھٹی کےنیچے کا برتن جس میں پگھلی ھوئی دھات جمع ھوتی رہتی ھے۔

Fire prevention : (n) تباہ کن آتشزدگی سےبچاؤ کےاقدامات۔

Fire-proof : (n) آتش روک ؛ آگ روک ؛ غیر اشتعال پذیر ؛ غیر آتش گیر ؛ اگن روک ؛ نسوز ؛ (کیمیا) آگ روک ؛ اگن روک ۔

Fire-proofing : (a) آگ روک یا غیر آتش گیر بنانے کا عمل ؛ نیز آگ روک یا غیر آتش گیر بنانے میں استعمال ھونے والی چیزیں۔

Fire-protection : (n) (۱)آگ کےذریعہ جانی یا مالی نقصان کو روکنے یا کم کرنے کا عمل اور تدبیر ۔(۲) آگ بجھانے سےمتعلق عملی تدابیر۔

Fire-pump : (n) (انجینئیرنگ) مُطفی (جمع مُطافی) ؛ اگن پمپ۔

Fire raft : (n) دشمن کے جہاز میں آگ لگانے والا بیڑا۔

Fire-raising : (n) (۱) آتشزنی ؛ فتنہ پردازی ۔(۲) (تاریخ) جرم آتشزنی ؛ عمداً آگ لگانا۔

Fire roll : (n) (جہاز رانی) آتشزنی کی اطلاع کےلئے نقارہ بجانے کی ایک خاص طرز۔

Fire salute : (n) توپ کی سلامی۔

Fire-screen : (n) (۱) تاب گیر ؛ آنچ روک پردہ ۔(۲) آتشدان میں لوھے کا جنگلا جو آگ سے بچاؤ کےلئے ھوتا ھے ۔(۳) (جہازرانی) اون کا موٹا کپڑا جو بارود کو ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرتے وقت پردے کے طور پر استعمال کیا جاتا ھے۔

Fire service : (n) اطفائی خدمت ؛ (انتظامیہ) خدمت آتش فروشی۔

Fire setting : (n) کچی دھات کی پرت کو آگ کے ذریعہ ملائم کرنا یا چٹخانا تاکہ کٹاؤ میں آسانی ھو۔

Fire ship : (n) دیکھو Fire boat

Fire-shovel : (n) کرچھا ؛ کوئلہ جھونکنے والا کرچھایا بلیچہ۔

Fire-side : (n) (۱) انگیٹھی کے گرد کی جگہ ؛ کنار آتش ؛ چو کا ؛ چولہا ۔(۲) گھربار ؛ گھریلو زندگی۔

Fire-stick : (n) (۱) جلتا ھوا لُو کا ؛ جلتی ھوئی مشعال۔ (۲) آگ پیدا کرنے والی چھڑی۔

Fire stink : (n) (کان کنی) گندھک آمیز ہائیڈروجن پیدا ھوجانے کی وجہ سے سڑتے ھوئے آہن پیرئٹس (Iron pyrites) کی بدبو یا سڑاند۔

Fire-stone : (n) (۱) (ارضیات) آگ روک پتھر ؛ نسوز پتھر (جو بھٹی یا تنور کے گرد لگایا جاتا ھے)۔ (۲) (ارضیات) چقماق ؛ سنگ چقماق ؛ سنگ آتش زند؛ (کیمیا)آتش روک پتھر۔(۳) برطانیہ میں ایک نرم چنیلےریتیلے پتھر کا نام جو Hearth stone (سنگ آتش دان) کےنام سےفروخت ھوتا ھے۔

Fire swab : (n) (جہاز رانی) سن کا بھگو یا ھوا گچھا جو چلتی ھوئی توپ یا بندوق کو ٹھنڈا رکھنے یا اُس پر سے بارود وغیرہ کو صاف کرنے کےلئے استعمال ھوتا ھے۔

Fire-tail : (n) (۱) لل دُما ؛ سرخ دُم والا ایک گانے والا پرندہ ۔ (۲) کیڑوں کی ایک قسم کا نام۔

Fire-teazer : (n) (۱) چمٹا ۔(۲) بھٹی جھونکنے والا اسٹوکر۔

Fire temple : (n) آتشکدہ ؛ آتش پرستوں کا عبادت خانہ۔

Fire thorn : (n) خار مصری۔

Fire thrower : (n) شعلہ افگن۔

مفسد ؛ فتنه انگیز ۔ (۲) بندوق، توپ وغیرہ جو ایک ہی دفعہ بھر دینے سے برابر چلتی رہے ۔

Fires of heaven : (n) (شاعری میں) ستارے ؛ کواکب ؛ نجوم ۔

Fires of St. Elmo : (n) اگیا بیتال ؛ شہابہ (ایک طرح کی روشنی جو جہاز والوں کے عقیدہ میں طوفان کے وقت مستول کے قریب نظر آتی ہے) ؛ برق وباراں کے طوفان کے وقت وہ شعلہ جو جہاز پر دکھائی دیتا ہے ۔

Firing : (n) (۱) آگ لگی؛ بری نیت سے آگ لگانا؛ آتش گیری ؛ آتش زدگی ؛ آتش زنی ؛ احتراق ؛ حریق ؛ سوختگی؛ پختگی ؛ پکانا (مٹی کےبرتن وغیرہ کو) : (بیطاری) داغ دینا (گھوڑے وغیرہ کو) ؛ ایندھن جھونکنا (بھٹی وغیرہ میں) ؛ جلن ؛ سوزش ؛ جوش ۔ (۲) سن کےپودے اور تمباکو میں ہونے والے ایک مرض کا نام ۔ (۳) آتش گیر مادے کا بھڑکانا ؛ بندوق چلانا: (فوج) فائر کرنا؛ فائرنگ؛ گولہ باری ۔ (٤) (انجینیئرنگ) داغ کرنا ؛ احتراق ۔ (٥) ایندھن ؛ جلاون ۔ (٦) سینکنا ؛ حرارت پہنچانا ؛ آگ کے ذریعہ علاج کرنا ۔ (۷) نامناسب مٹی ہونے سے پودوں کا جل جانا یا جھلس جانا؛ سوختگی (تاریخ)؛ پکانا (برتنوں کا)۔

Firing iron : (n) داغ آہن ۔

Firing point : (n) وہ درجہ حرارت جس پر کوئی آتش گیر تیل خود بخود جل اٹھتا ہے ۔

Firing-step : (n) خندق کے اندر کی سیڑھی جس پر چڑھ کر فائر کرتے ہیں ۔

Firing stroke : (n) (انجینیئرنگ) ضرب احتراق ؛ ضرب طاقت۔

Firing tools : (n) (انجینیئرنگ) احتراقی اوزار ۔

Firk/Ferk : (v) [OE.fercian.] (۱) تیزی سے یا اچانک چلانا یا حرکت دینا۔ (۲) مارنا ؛ پیٹنا ؛ زدو کوب کرنا ؛ ڈنڈے لگانا ؛ کُندی کرنا ۔

Firkin : (n) [ME] (۱) مکھن، مچھلی، مائع اور سیال چیزوں کا پیپا ؛ مزاحاً کسی شخص کو بھی کہتے ہیں ۔ (۲) (پیپے کا) آدھا ؛ آدھا کلڈرکن (شراب کا پیپاجس میں ١٦ یا ١٨ گیلن کی گنجائش ہوتی ہے)۔

Ale-firkin : بورے کا آدھا ؛ شراب کے پیپے کا آدھا ۔

Fire trailor pump : (n) اگن ٹھیلا پمپ ۔

Fire trap : (n) ایسی عمارت جس میں آگ لگنے کی صورت میں کوئی مفر نہ ہو ۔

Fire tree : (n) (۱) ایک قسم کی آتش بازی ۔ (۲) ایک قسم کا درخت۔

Fire tube : (n) چمنی ، دھواں یا گرم ہوا نکلنے کا راستہ یا پائپ بعض اسٹیم بوائلروں میں پانی تک حرارت پہنچانے والا ٹیوب ۔

Fire water : (n) (۱) محلّل کُل ؛ وہ چیز جو کیمیا گروں کے اعتقاد میں ہر شے کو گھلا سکتی ہے ۔ (۲) الکوحلی شرابیں ؛ تندوتیز شرابیں ؛ آتشیں شرابیں ۔

Fire wood : (n) جلاون کی لکڑی ؛ ایندھن ۔

Fire-work/Firework : (n) آتشبازی ؛ آتشبازی کا تماشہ یا نمائش ؛ (کیمیا) آتش بازی ۔

Fire worker : (n) آتش بازی بنانے والا ؛ ماہر آتش بازی۔

Fire worship : (n) (تاریخ) آتش پرستی ۔

Fire worshipper : (n) آتش پرست ؛ گبر ۔

Fire worm : (n) (حیوانیات) جگنو ۔

Fireless : (a) بےآگ ؛ بجھاہوا ؛ خموش ؛ بغیر آگ کا ؛ (مجازاً) سرد ؛ بےجوش ؛ ٹھنڈا ۔

Fireless cooker : (n) ایک منفصل ظرف جو پختگی سے درجہ حرارت تک گرم کردینے جانے کے بعد اس درجہ حرارت کو (مزید حرارت پہنچانےبغیر) قائم رکھ سکتا ہے ۔

Fireless locomotive : (n) قدیم طرز کا بھاپ انجن جس کا آتشدان نہیں ہوتا اور جس میں باہر سے بھاپ لے کر جمع کرلی جاتی ہے اور ضرورت کے مطابق کم دباؤ کے ساتھ ؛ استوانوں میں بھیجی جاتی ہے ۔

Firer : (n) (۱) آگ لگا نے والا ؛ روشنی کرنے والا ؛ جلا ڈالنے والا ؛ بھڑکانے والا ؛ دھماکہ خیز پیدا کرنے والا ؛ (جانوروں کو) داغنے والا ؛ (انجن بھٹی وغیرہ میں) ایندھن جھونکنے والا ؛ فائر کرنے والا ؛ بندوق چلانےوالا ؛ توپچی ؛ بندوقچی ؛

Firlot : (n) [L.'ferthelota.'] (۱) فرلوٹ : غلّہ ناپنے کا ایک پیمانہ جو بال (قدیم ٤٠ بوشل اور جدید ۲ بوشل) کا چوتھائی ہوتا ہے نیز بڑی مقدار ؛ ڈھیر ۔(۲) ایک فرلوٹ کا برتن ۔

Firm : (n) [L.'firmare.'] (۱) مہاجنی کوٹھی یا دکان ؛ جماعت شرکا (مجموعی حیثیت سے) ادارہ تجارتی؛ کسی کاروبار کو چلانے کےلئے دو یا زیادہ افراد کی ساجھے داری ۔ (۲) فرم ؛ کمپنی ؛ وہ نام جس پر کوئی تجارتی لین دین کیا جاتا ہے ۔ (۳) کاروباری اکائی ۔ (٤)(معاشیات) کوٹھی ؛ ادارۂ تجارتی ؛ فرم ؛ (سماجیات) تجارتی ادارہ ؛ ساجھا ؛ دکان ؛ مشترکہ کاروبار؛ تجارت خانہ ۔

Competitive firm : (تجارت) مسابقتی فرم ۔

Marginal firm : (تجارت) مختتم فرم ۔

Optimum firm : (تجارت) انسب فرم ۔

Firm : (v) (۱) جمنا ؛ جمانا ؛ (زمین، درخت پنیر وغیرہ) ۔ (۲) توثیق کرنا ۔ (۳) مضبوط کرنا ؛ ٹھوس بنانا ؛ سخت کرنا ۔ (٤)مضبوط ہوجانا؛ ٹھوس ہوجانا ؛ جم جانا ۔

Firm : (adv.) مضبوطی سے؛ ثابت قدمی سے ؛ استقلال سے ؛ مکمل طور پر ۔

To stand firm/-hold- : ثابت قدم رہنا ؛ اپنی بات پر پکّا رہنا ۔

Firm : (a) [L.'firmus.'] (۱) مضبوط ؛ گھٹا ہوا ۔(۲) جما ہوا ؛ پائدار؛ اٹل ؛ استوار؛ ناطق ؛ (ڈگری، فیصلہ وغیرہ) قطعی ؛ آخری (سروے میں) ۔(۳) ثابت قدم ؛ مستقل ؛ اٹل ؛ مصمم ؛ پکّا ؛ تام ؛ کامل ۔ (٤) (تجارت) مستقل ؛ قائم (قیمت یا نرخ) ۔ (٥)پختگی ؛ استواری ؛ ثابت قدمی دکھانےوالا ۔ (٦) (چیزیں جن کی مندی نہ ہو ۔(۷) (بازار، موسم وغیرہ) مستقل ؛ یکساں ؛ غیر متغیر ۔ (۸) (معاشیات) محکم ۔

Firm offer : (n) ٹھوس پیش کش ؛ ناقابل تردید پیش کش ؛ مستقل پیش کش ۔

Firmament : (n) [L.'firmamentum.'] (علم النجوم) آسمان ؛ آکاش ؛ فلک ؛ سپہر ؛ چرخ گردوں ؛ گنبد آسمان ؛ (دینیات) آسمان ہشتم ۔

Firmamental : (a) آسمانی ؛ فلکی ۔

Firman : (n) [Pers.] فرمان ؛ پروانۂ راہداری ؛ حکم نامہ ؛ لائسنس ؛ اجازت نامہ ؛ پاسپورٹ ۔

Firmer : (n) [F.'fermoir.'] چھوٹی یا باریک چھینی یا بنسلی جو چول کے کناروں کو درست کرنے میں استعمال ہوتی ہے ۔

Firmer-chisle : (n) دیکھو Firmer

Firmer-tools : (n) چھوٹی چھینی یا رُکھانی وغیرہ ۔

Firmisternous : (n) [L.'Firmisternia.'] (حیوانیات)بستہ قصی۔

Firmly : (adv.) ثابت قدمی سے ؛ استقلال سے ؛ مضبوطی سے ؛ پکی طرح ۔

Firmness : (n) ثابت قدمی ؛ استقلال ؛ استواری ؛ پائداری ؛ مضبوطی ؛ مستقل مزاجی ؛ (تجارت) (قیمت کی) یکسانیت ؛ ٹھہراؤ ؛ ثبات ۔

Firn : (n) [Ger.firn.] (۱) غیرمکمل طور پر جمے گلیشیر کی دانہ داربرف ؛ برف کا کھیت ؛ کچی برف جو دور تک پھیلی ہو ۔(۲) (ارضیات) برف تودہ ؛ فرن ۔

Firnification : (n) دانہ دار فرن کا جم کر ایک بڑے تودے یا کھیت کی شکل میں بن جانے کا عمل ۔

Firry : (a.) [f.Fir+y] صنوبر دار ؛ صنوبری ؛ سروی ؛ سرو یا صنوبر کے درخت سے بھرا ہوا ۔

Firry : (a) سروی ؛ صنوبری ؛ سرو یا صنوبر کا یا اس سے متعلق سرویااس قسم کے درختوں سےبھراھوا ۔

First : (n) [OE.'fyrst.'] (۱) اوّل بتائی ہوئی چیز یا شخص ۔ (۲) ابتدا ؛ آغاز ۔(۳) ( جمع میں) آٹا ؛ مکھن وغیرہ ؛ بڑھیا قسم کا ؛ اعلیٰ قسم کا ۔(٤) اوّل یااعلیٰ درجے کی جگہ، چیز وغیرہ؛ اولین شے ؛ اعلیٰ رتبے کا شخص ۔(٥) دو سازی یا دوآوازی گیت کا بالائی حصہ ۔

First : (a) (۱) اوّل ؛ پہلا ؛ اولین ۔(۲) یکم ؛ مقدم ۔(۳) امتحان میں اوّل ؛ درجۂ اوّل میں کامیاب ؛ گھوڑ دوڑ وغیرہ میں اوّل ۔ (٤) عہدے، رتبے اہمیت اور خوبی میں سب سے بڑھ کر ؛ اعلیٰ ۔ (٥) خواہاں ؛ آرزومند، (برطانوی بول چال) ؛ اگلا ؛ آئندہ (مثلاً اگلے جمعہ یا آئندہ اتوار کو) ۔

First : (adv.) (۱) سب سے پہلے؛ اولاً ؛ مرجح طورپر ؛ ترجیح دیتے ہوئے ؛ سب سے بہتر سمجھتے ہوئے ؛ اولین ؛ اعلیٰ ترین ۔ (۲) پہلی دفعہ ؛ پہلی مرتبہ ؛ پہلے پہل ۔

At first : شروع ؛ ابتدا ؛ اول اول ؛ پہلے پہل ۔

At first sight/-view/-blush : پہلی نظرمیں ؛ پہلی نگاہ میں ۔

Come in first : اول ہونا ؛ صف اول کا ؛ ابتدا ۔

Feeling first rate : بشاش بشاش ؛ چاق وچوبند ؛ تازہ دم ۔

From first to last : شروع سے آخر تک ؛ از اول تا آخر ؛ ازابتدا تا انتہا ؛ ازل تا ابد ۔

From the first : ابتدا سے ؛ ازل سے ؛ شروع سے ؛ اول سے ۔

Head first : بے سوچے سمجھے ؛ ناعاقبت اندیشانہ ؛ عجلت میں ؛ سر کے بل ؛ سرکی طرف ۔

In the first place : اولاً ۔

Shall do it first thing : (بول چال) پہلا کام یہ کرونگا؛ سب سے پہلے یہ کرونگا ۔

The first : اول الذکر (شخص یا شے) ۔

The first (Sc. day) : روز اول ؛ پہلا دن خصوصاً ماہ ستمبر کا پہلا دن (جب تیتر کا شکار شروع ہوتا ہے)۔

Tihe first of the ebb : ابتدائی جزر ۔

The first-rate powers : دول سر بر آوردہ ۔

(The) first thing : پہلی چیز ؛ پہلا کام جو کیاگیاہو ۔

The first two (three etc.) : پہلی دو ؛ اولین دو(تین وغیرہ)۔

First aid : (a) فوری امداد (طبیب کے آنے سے پہلے) ؛ (جراحی) فوری مدد ؛ فرسٹ ؛ ایڈ ؛ (انتظامیہ) ابتدائی طبی امداد ۔

First aider : (n) (انتظامیہ) ابتدائی طبی امداد دینے والا ۔

First and foremost : (a) سب سے مقدم ۔

First and last : (adv.) سب ملاکر ؛ کل ؛ جملہ ؛ مجموعی طور پر ؛ اجمالاً ۔

First or last : (adv.) دیر یا سویر ؛ کبھی نہ کبھی ۔

First audit : (n) (تجارت) اول آ ڈٹ ؛ پہلا آڈٹ ۔

First birth : (n) پہلا بچہ ؛ پہلی اولاد ۔

First-born : (a) پہلوٹھا ؛ پہلوٹھی کا؛ فرزند ارشد ۔

First cause : (n) (فلسفہ) علت العلل ؛ علتِ اولی ۔

First-chop : (n) (اینگلو انڈین روزمرہ) درجۂ اوّل ۔

First class : (a) اوّل درجے کا ؛ چوٹی کا ؛ بہترین؛ اعلیٰ درجے کا؛ (روز مرہ) انتہائی اچھا ۔

First class : (n) درجہ اول ؛ پہلا درجہ ؛ امتحان کا درجۂ اوّل میں جگہ پانے والا ۔

First class : (adv.) اوّل درجے میں ؛ اعلیٰ طریقے سے ؛ بطرز اولیٰ ۔

First coat : (n) (۱) پہلا پُچارا یا پوتا ۔ (۲) کہگل یا پچارے کی پہلی تہ ؛ استر ۔

First come first served : پہلے سے آئے سو پہلے کھائے ۔

First cost : (n) حقیقی خرچ ؛ مصارف مقدم ؛اولین اخراجات ؛ اصلی خرچ ؛ بنیادی خرچ ؛ ابتدائی خرچ ۔

First cross : (n) دو خالص النسل جانوروں کے جنسی اختلاط سے پیدا کیا ہوا جانور ۔

First day : (n) اتوار ؛ یکشنبہ ۔

First divided difference : (n) (شماریات) پہلا تقسیمی فرق ۔

First floor : (n) (۱) (عمارت) پہلی منزل ؛ زمینی منزل کی اوپر والی منزل ۔ (۲) (امریکا) زمینی منزل ۔

First foot : (n) پہلا قدم ؛ سال نو کے موقع پر مکان میں داخل ہونے والا پہلا شخص ۔

First footing : (n) پہلی آمد ؛ آمد اولین ۔

First form : (n) مدرسے کی ابتدائی جماعت ؛ (وسطانیہ شبعے کا) پہلا درجہ ۔

First fruit : (n) (۱) اولین زمینی پیداوار ؛ پہلا پھل ؛ ثمر اولین ؛ ثمر پیش رس (خاص کر جو دیوتاؤں کو نذر کیا جاتا ھے) ۔ (مجازاً) کسی بھی چیز کا پہلا پھل ؛ پہلی پیداوار ؛ انسان کا اولین کار نامہ یا کار گذاری ؛ نتائج الاولی ۔ (۲) (کلیسائی یا جاگیر دار قانون) سال اول کی آمدنی یا منافع ؛ پہلی بافت (جو نیا آسامی، جاگیر دار یا مذہبی پیشوا کو بطور نذرانہ دیتا تھا) ۔

First future (tense) : (لسانیات) مستقبل اول ۔

First hand : (a) اصلی : مستقیم ، منبع اول کا یا اُس سے متعلق ۔

First hand : (adv.) براہ راست ؛ بلاواسطہ ؛ سیدھا ؛ بلا توسط ۔

At first hand : (adv.) دیکھو First hand

First hand experience : (n) راست تجربہ ۔

First information report : (n) اطلاع اول ؛ رپورٹ ابتدائی ۔

First lady : (n) زوجہ رئیس البلاد ؛ سیدۃ الاولیٰ ؛ خاتون اول ۔

First lien bond : (n) (تجارت) اوّلین حق قبضہ بانڈ ۔

First line supervisor : (n) (تجارت) اول لائن نگراں ۔

First limit theorem : (n) (شماریات) پہلا انتہائی مسئلہ ۔

First night : (n) پہلا تماشہ یا کھیل ؛ شب اول ؛ وہ رات جب کوئی کھیل پہلی دفع اسٹیج پر پیش کیا گیا ھو ۔

First nighter : (n) پہلا کھیل دیکھنے کا شوقین ۔

First nighting : (n) پہلا کھیل دیکھنا ۔

First of Exchange : (n) (تجارت) ہُنڈیوں میں سے پہلی ہُنڈی؛ اصلی ہُنڈی۔

First offender : (n) پہلی دفع جرم کرنے والا ؛ نومجرم ؛ پہلی بار کا مجرم ۔

First page : (n) صفحہ اول کا ؛ پہلے صفحہ کا ۔

First part : (n) (قانون) فریق اول ۔

First passage : (n) (شماریات) پہلا داخلہ ۔

First passage time : (n) (شماریات) وقفہ داخلہ ۔

First person : (n) (لسانیات) صیغہء متکلم ۔

First point of Aries : (n) (علم النجوم) نقطہء اول حمل ۔

First point of Libra : (n) (علم النجوم) نقطہء اول میزان ۔

First quarter : (n) (علم النجوم) ربع اول ؛ تربیع اول ۔

First rate/First-rate : (Phr.&a) (۱) (سائز اور مضبوطی میں) درجے اول کی (جنگی کشتی) ۔ (۲) درجوں میں اعلیٰ ترین (جس کے ذریعہ جنگی کشتیوں میں امتیاز کیا جاتا ھے) ۔ (۳) نہایت عمدہ ؛ اعلیٰ درجے کا ؛ درجہء اول کا ؛ بہت اچھا ؛ بہترین ۔ (٤) انتہائی اچھا ؛ بسیار خوب ۔

First rate : (quasi-adv.) (روزمرہ) نہایت عمدہ طورپر ؛ بہت اچھی طرح سے ؛ بطریق احسن ۔

First rate : (n) (۱) اول درجہ کی جنگی کشتی ۔ (۲) بہترین انسان یا چیز ؛ اعلیٰ ترین شخص یا شے ۔

First rater : (n) (شخص یا چیز) اعلیٰ درجے کا ؛ عمدہ ؛ نفیس قسم کا ۔

First story : (n) دیکھو First floor

Frist ventricle : (n) (حیوانیات) جوف اول ۔

First water : (a) نفیس ؛ درجہء اولیٰ ؛ صفت اولیٰ ؛ شاندار ۔

First water : (a) اعلیٰ آبی ۔

Firstling : (n) (عموماً جمع میں) کسی کام کا پہلا نتیجہ یاپھل ؛ پہلا پھل ؛ ثمر پیش رس ؛ نوبر پہلا بچہ ؛نخست زادہ (جانور) ؛ اپنی نوعیت کی پہلی چیز ؛ پہلی پیداوار ؛ پہلی تخلیق ؛ پہلا اظہار ؛ خصوصاًجانوروں کاپہلا بچہ یاجھول ؛ پہلوٹھا بچہ۔

Firstly : (adv.) اولاً ؛ پہلے ؛ سب سے پہلے ۔

Firth/Frith : (n) [Metathesis of Frith (n)] کھاڑی ؛ خلیج ؛ شاخابہ۔

Firth : (n) [ON.'fiardr.'] بازوئے بحر ؛ دریا کا دہانہ ؛ شعبہ٭ رود ۔

Fisc/Fisk : (n)[L.'fiscus.'] (۱)قدیم روما کا خزانہ ؛ بیت المال ۔ (۲) شہنشاہ روما کاصرف خاص (پریوی پرس)۔ (۳)(شاذ) خزانہ عامرہ ؛ سرکاری خزانہ ؛ اقتدارشاہی جس میں ضبطی جائداد لاوارث بحق سرکار کے تحت ریاستیں ضم ہو جاتی ہیں ؛ (تاریخ) سرکاری خزانہ یا فسک ۔

Fiscal : (n) [It.'fisco.'] (۱) ولندیز اوراس کی نوآبادیوں میں مال کا عدالتی افسر ۔ (۲) اٹلی، اسپین وغیرہ میں قانونی افسر جو سرکاری وکیل کی حیثیت سے کام کرتا ہے ۔ (۳) سلطنت روما کےتحت حکومت کا سب سے بڑا قانونی افسر ۔ (٤) ہالینڈ وغیرہ میں ایک مجسٹریٹ جو مالی معاملات کی خلاف ورزیوں یا بدعنوانیوں کی سماعت کرتا ہے ۔ (٥) (اسکاٹستان) سرکاری وکیل ۔ (٦) (کیپ کالونی میں) جلاّد پرندہ (جس کی چونچ مڑی ہوئی دندانہ دار ہوتی ہے اور چھوٹی چڑیوں اور کیڑوں کی کھال کانٹوں پر کھینچ کر اُنہیں کھاتاہے) ۔ (۷) محکمہ٭ مالیات کا ٹکٹ ؛ ریوینیو ٹکٹ ۔

Fiscal : (a) [SP.'fiscal.'] (۱)صیغہ٭ مال (سرکاری مال گذاری) سے متعلق ؛ شاہی خزانے کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) مالی؛ مالیاتی ؛ محاسباتی ؛ مالی معاملات کایااُس سے متعلق(خاص کرامریکا)؛(انتظامیہ) مالی۔

Fiscal : (n) دیکھو Fisc

The fiscal year : سال محاسباتا ؛ مالی سال ۔

Fiscal agent : (n) کسی کارپوریشن یا سرکاری تنظیم کے اقتصادی نمائندہ کی حیثیت سے کام کرنے والا بینک یا ٹرسٹ کمپنی؛ (تجارت)مالیاتی ایجنٹ ۔

Fiscl commission : (n) (تاریخ) مالیاتی کمیشن ۔

Fiscal instrument : (n) (تجارت) مالیاتی آلہ کار ۔

Fiscal measures : (n) (تجارت) مالیاتی اقدام ۔

Fiscal monopoly : (n) (تجارت) مالیاتی اجارہ داری ۔

Fiscal motive : (n) (تجارت) مالیاتی منشاء ۔

Fiscal operations : (n) (تجارت) مالیاتی کاروائی ۔

Fiscal period : (n) (تجارت) مالیاتی مدت ۔

Fiscal policy : (n) (تجارت) مالیاتی پالیسی ؛ مسلک مالیہ ۔

Fiscal relation : (n) (تجارت) مالیاتی تعلقات ۔

Fiscal stamp : (n) مالیاتی ٹکٹ ؛ ریوینیو اسٹامپ ۔

Fiscality : (adv.) مالی معاملات یا فیصلوں کا مخصوص لحاظ ۔

Fiscally : (adv.) مال گذاری کےنقطہ٭ نظر سے ؛ مالیاتی اعتبار سے ۔

Fiscus : (n)[L.] قدیم روما کا سرکاری خزانہ ؛ بادشاہ کا خزانہ یا صرف خاص ۔

Fish : (n) [OE.fisc.] (۱) مچھلی ؛ مین ؛ ماہی ؛ سمک ۔ (۲) (عمومی زبان میں) آبی جانور؛ آبی حیوان جن میں فیل ماہی ، حیوانات قشریہ (کیکڑا وغیرہ) ؛ حیوانات صدفیہ (گھونگا، سیپ) ۔ وغیرہ شامل ہیں ؛ (سائنسی زبان میں) ریڑھ والے آبی حیوان ؛ جن کے گلپھڑے ہوتے ہیں اور جو سرد مزاج ہوتے ہیں ۔ (۳) مچھلی کا گوشت خصوصاً جو کھانے کے کام آتا ہو ۔ (٤) (علم النجوم) دلو اور حمل کے درمیان بروجی مجموعہ٭ نجوم ؛ مین ؛ ماہی ۔

All is fish that comes to (his) net : جو کچھ بھی ملے نہ چھوڑئیے (آتاھو تو ہاتھ سے خود دیجئے) جو مل جائے سب اپنا ہے ؛ جو ہاتھ لگے سب جائز ہے ۔

A pretty kettle of fish : (روزمرہ) ابتری ؛ گول مال ؛ گڑبڑ ؛ گڈ مڈ ۔

Cool fish : (n) بےحس ؛ ٹھنڈی مٹی ۔

Drunk as a fish : بہت پئے ہوئے ؛ مخمور ؛ بد مست ۔

Dull as a fish : مٹھا ؛ کنُد ؛ بےحس ۔

Loose fish : (n) آوارہ مزاج ۔

Mute as a fish : صمٌ بکمٌ ؛ گونگا بہرا ۔

Neither fish, flesh, nor fowl : نہ یہ نہ وہ ؛ نہ ادھر نہ اُدھر ؛ نہ اِلّذی نہ اُلّذی ۔

Queer fish : (n) خبطی ۔

یا تعریف کی ٹوہ میں رہنا - (٤) دریا کی تہ سے مچھلی پکڑنا یا مونگا نکالنا - (٥) پانی جیب وغیرہ میں سے باہر نکالنا ؛ باہر لانا - (٦) تالاب ، جوہڑ میں سے مچھلیاں پکڑنا - (٧) راز کی بات یا رائے کرید کر نکالنا - (٨) تلاش میں ہونا ؛ متجسس ہونا ؛ جستجو میں ہونا - (٩) کسی ترکیب یا حیلہ بازی یا سعی پیہم کے ذریعہ کسی چیز کو پا لینا یا حاصل کر لینا - (١٠) (امریکا) مچھلی کے فضلے سے زمین کو کھاد دینا -

Fish : (v) مستول ٹھیک کرنا یا مضبوط کرنا ؛ ریل کی لائن کو فش پلیٹ سے جوڑنا -

To fish the anchor : (جہاز رانی) لنگر کو جہاز کے بالائی کنارے تک کھینچ لینا -

To fish together : کسی شہتیر یا مستول کو لکڑی کے لمبے اور محدب ٹکڑے سے باندھ کر مضبوط کرنا ؛ مستول ٹھیک کرنا -

Fish : (v) (١) (کفارہ مسیح کے معتقد کا) مسیح کی پیروی کےلئےلوگوں میں تبلیغ کرنا ؛ تبلیغ مسیحیت کرنا - (٢) بنسی کی طرح کھینچنا ؛ مچھلی پکڑنے کی طرح کھینچنا - (٣) بجلی کے تاروں کو ہُک لگا کر کھینچنا -

Fish able : (a) شکار ماہی کے لئے موزوں -

Fish back : (n) (جہاز رانی) لنگر اندازی کی چرخی کے ہُک میں لگا ہوا رسّا جو لنگر کو باندھنے یا مضبوط کرنے میں معاون ہوتا ہے -

Fish-backed : (a) پُشت ماہی کی طرح اُبھری ہوئی (سوجن) -

Fish ball : (n) مدوّر کیک -

Fish bar : (n) ریل کی پٹریوں یا دو چیزوں کو جوڑنے والا ٹکڑا -

Fish beam : (n) مرکب شہتیر جو دو شہتیروں کے درمیان لوہے کی پلیٹ دے کربنائی گئی ہو؛ ماہی تیر؛ محدب شہتیر -

Fish bed : (n) وہ تہ نشیں جس میں مچھلیوں کی متحجر باقیات ہوں -

Fish bellied : (a) مچھلی کے پیٹ کی طرح نیچے کی طرف خمیدہ -

Royal fish : وھیل اور اسٹرجن مچھلیاں -

The fish or fishes : (علم النجوم) دلو اور حمل کے درمیان بروجی مجموعۂ نجوم ؛ مین ماہی -

There is as good fish in the sea as ever came out of it : کسی کا اندیشہ نہ ہونا ؛ راجا کےگھر موتیوں کا کیا کال -

To drink like a fish : بہت پینا ؛ ڈٹ کر پینا ؛ ہمیشہ بدمست رہنا ؛ بدمست رہنا ؛ مسلسل پینا ؛ دائم الخمر رہنا -

To feed the fishes : ڈوب جانا ؛ دریائی سفر کی متلی ہونا -

To feel like a fish out of water : ماہی بےآب ہونا ؛ بے چین ہونا ؛ بےتاب ہونا -

To have other fish to try : (مجھے) اوربھی بہت سے ضروری کام کرنے ہیں ؛ اور بھی غم ہیں .....

Fish : (n) [Origin doubtful.] (١) (جہازرانی) ایک لانبی سخت لکڑی جو ایک طرف محدب اور دوسری طرف مجوف ہوتی ہے اور جسے مستول کومضبوط کرنے کےلئے استعمال کیا جاتا ہے - (٢) لوہے یا لکڑی کا چپٹا ٹکڑا جو شہتیر وغیرہ پر یا کسی جوڑ کے اوپر اُسے محفوظ اور مضبوط کرنے کےلئے لگایا جاتا ہے ؛ ریلوے لائن میں استعمال ہونے والی فلش پلیٹ -

Fish : (n) [F.'fiche.'] (١) ہڈی یا ہاتھی دانت وغیرہ کی تختی جو کبھی کبھی مچھلی کی شکل کی ہوتی ہے اور کھیل میں حساب رکھنے کےلئے استعمال ہوتی ہے - (٢) ایک قسم کا رقص جس میں ناچنے والے ایک دوسرے سے بغل گیر ہو کر رقص کرتے ہیں -

Fish : (n) (١) (جدیدروزمرہ) محدب اور مجوف لکڑی سے باندھ کر مستول کو مضبوط کرنے کا عمل ؛ شہتیروں کے جوڑ پر فش پلیٹ (لوہے یالکڑی کاچپٹا ٹکڑا) لگا کر انہیں مضبوط کرنے کا عمل - (٢) جہاز کے لنگر کو باندھنے میں استعمال ہونے والا رسّا چرخی وغیرہ -

Fish : (v) (١) مچھلی کا شکارکرنا ؛ مچھلی پکڑنا ؛ مچھلی پکڑنے کےلئے جال وغیرہ کا استعمال کرنا ؛ جال میں آنا؛ پھنسنا ؛ پکڑا جانا ؛ دام میں آنا - (٢) غواصی یا دوسرے ذرائع سے پانی کی تہ میں سے موتی، خزانہ وغیرہ نکالنا - (٣) راز

Fish berry : (n) مچھلی مار دوا ۔

Fish block : (n) جہاز کے لنگر کی چرخی ۔

Fish blooded : (a) نرم دل ؛ نرم مزاج ؛ سرد مزاج ۔

Fish boat : (n) ماہی گیر کشتی ۔

Fish bolt : (n) فش پلیٹ یا پٹریوں کو کسنے والا بولٹ ۔

Fish -bone : (n) استخوان ماہی ؛ مچھلی کی ہڈی ۔

Fish-bone-thistle : (n) مچھلی کا کانٹا ۔

Fish-bowl : (n) زندہ مچھلیوں کے رکھنے کا پیالہ ۔

Fish cake : (n) مچھلی کا بنا ہوا کیک ۔

Fish-car : (n) زندہ مچھلیوں کو منتقل کرنے کےلئے ریل گاڑی ۔

Fish carver : (n) مچھلی کاٹنے کی چھری ؛ (جمع میں) مچھلی کاٹنے کی چھری اور کانٹا ۔

Fish-crow : (n) ایک قسم کا مچھلی کھانے والا ۔

Fish-culture : (n) مچھلیوں کی مصنوعی افزائش نسل ؛ ماہی پروری ؛ (حیوانیات) مچھلیوں کا بچاؤ یاتحفظ ۔

Fish-cultural : (a) مچھلیوں کی مصنوعی افزائش نسل سے متعلق ۔

Fish-culturist : (n) مچھلیوں کی مصنوعی افزائش نسل کا ماہر ۔

Fish -day : (n) (۱) (دینیات) ایک مخصوص دن جس میں گوشت کے بدلے صرف مچھلیاں کھائی جائیں ۔ (۲) (مسیحی) روزہ کا دن ۔

Fish davit : (n) لنگر اندازی کی کل ؛ لنگر اٹھانے اور کشتی کو معلق رکھنے کی کل ۔

Fish-eagle : (n) بحری عقاب (مچھلی کھانے والا) ۔

Fish-eater : (n) (۱) (خاص کر) مچھلی کھانےوالا ؛ ماہی خور ۔ (۲)(جمع میں)مچھلی کھانے کےلئےچھری کانٹا ۔

Fish fag : (n) ماہی فروش عورت ۔

Fish fall : (n) لنگر اندازی کی کل سے لٹکا ہوا جرثقیل ۔

Fish-farm : (n) مچھلیوں کے پالنے کی جگہ ۔

Fish-farmer : (n) مچھلی پالنے والا ۔

Fish farming : (n) مچھلی پالنا (خصوصاً تالاب میں) ۔

Fish-flour : (n) (۱) دیکھو Fish-meal ۔ (۲) سوکھی مچھلی سے بناہوا یا پسا ہوا آٹا ۔

Fish front/-pannch : (n) (جہاز رانی) سخت لکڑی کا ایک لمبا ٹکڑا جوایک طرف محدب اور دوسری جانب مجوف ہوتا ھے اور جو مستول کو مضبوط کرنے کےلئے استعمال ہوتاھے ۔

Fish-gaff : (n) وزنی مچھلی کو پکڑنے والابانس یا بلاّ جس کے سرے پر لوھے کا کانٹا یا ہُک لگا ھو ۔

Fish gig : (n) [var.of Fizgig.] خار دار ؛ نیزہ، ماہی گیری ؛ بارپون ؛ برچھی کی شکل کا خمدار کانٹا جس کی دو یا زیادہ شاخیں ہوتی ہیں اور جس سےبڑی مچھلیوں کا شکار کیاجاتا ھے ۔

Fish-globe : (n) (شیشے کی بانڈی وغیرہ)جس میں gold-fish وغیرہ کو رکھا جاتا ھے ۔

Fish-glue : (n) ایک مفید نیم شفاف مادہ جو بعض قسم کی مچھلیوں میں سے نکلتاھے ؛ مچھلی سریش ؛ ایک قسم کی جلاٹین ۔

Fish-guano : (n) مچھلی کی کھاد ؛ مچھلیوں سے بنی ہوئی کھاد ۔

Fish-hawk : (n) بحری عقاب ؛ بحری باز ؛ بڑا شکاری پرند جو مچھلیاں پکڑتا ھے ۔

Fish-hook : (n) مچھلی پکڑنے کا کانٹا ؛ قلاب ماہی گیری ؛ بنسی؛ (جہازرانی) لنگر اندازی میں استعمال ہونےوالا آہنی ہُک یا کانٹا ؛ قلاب لنگر کش ۔

Fish joint : (n) پشت بندوں کے ذریعہ بنایا ہوا جوڑ ۔

Fish joint : (v) پشت بندوں کے ذریعہ جوڑ کو درست کرنا یا کسنا ۔

Fish-kettle : (n) بیضوی شکل کاماہی تاب ؛ ماہی تاب، مچھلیوں کواُبالنے کےلئےبیضاوی شکل کابرتن ۔

**Fish -knife : (n)** (چاندی وغیرہ کی بنی ہوئی) مچھلی کھانے کی چھری ؛ مچھلی چھری ؛ ٹیبل پر مچھلی تراشنے کےلئے جوڑے پھل کی چھری ۔

**Fish ladder : (n)** کسی بند یا آبشار پر مچھلیوں کو چڑھنے کےلئے بنے ہوئے زینوں کا سلسلہ ۔

**Fish-liquor : (n)** عرق ماہی ؛ ماہیاب ؛ وہ سیّال جس میں مچھلی اُبالی گئی ہو ؛ ماء الحوت ۔

**Fish liver oil : (n)** بعض مچھلیوں کے جگر سے نکالا ہوا چرب دار تیل خصوصاً مچھلی کا تیل کوڈ لیور آئل ۔

**Fish-lock : (n)** کسی بند یا آبشار پر مچھلی کو چڑھنے کےلئے کی گئی کوئی ترکیب ۔

**Fish louse : (n)** مچھلیوں کے جسم پر اور ان کے گلپھڑوں میں پائے جانے والے طفیلی قشری حیوان میں سے کوئی ایک ۔

**Fish monger : (n)** ماہی فروش ۔

**Fish manure : (n)** مچھلی کی کھاد ؛ مچھلیوں سے بنی ہوئی کھاد ۔

**Fish-maw : (n)** بڑی مچھلی کا فوطہ یا ہوا کی تھیلی ۔

**Fish-meal : (n)** کھانے کےلئے پسی ہوئی خشک مچھلی کا سفوف (جو جانوروں کے کھانے اور کھاد کے کام آتا ہے) ۔

**Fish-oil : (n)** مچھلیوں اور آبی جانوروں سے حاصل کیا ہوا تیل ؛ روغن ماہی ؛ مچھلی کا تیل ؛ خصوصاً کوڈلیور آئل یا وھیل آئل ۔

**Fish out of water :** ماہی بے آب ؛ مناسب ماحول میں نہ ہونا ۔

**Fish-owl : (n)** ایک قسم کا کالا والا ماہی گیر اُلّو جس کے پاؤں کھردرے ہوتے ہیں ۔

**Fish-pass : (n)** مچھلی پکڑ نے یا اُن کی حفاظت کی غرض سے کسی دریا میں بنائی ہوئی باڑ یا بند ۔

**Fish pearl : (n)** جرمنی کا بنا ہوا ایک مصنوعی موتی ۔

**Fish piece : (n)** (۱) (جہاز رانی) سخت لکڑی کا ایک لمبا ٹکڑا جو ایک طرف محدب اور دوسری جانب مجوف ہوتا ہے اور جو مستول کو مضبوط کرنے کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔(۲) لکڑی لوہے وغیرہ کا چپٹا ٹکڑا جو ریل کی پٹری ، شہتیر وغیرہ کو جوڑنے یا مضبوط ومحفوظ بنانے کےلئے استعمال ہوتا ہے ؛ فش پلیٹ ۔

**Fish plate : (n)** پشت بند ؛ جوڑتختی ؛ ریل کی پٹریوں کے سروں کو ملانے، ڈھکنے اور مضبوط کرنے کےلئے دونوں جانب لگا کر کسے ہوئے لوہے کے چپٹے ٹکڑوں میں سے ایک ؛ لوہے، لکڑی وغیرہ کا ٹکڑا ؛ جو کسی شہتیر وغیرہ کے جوڑوں اور گرھوں پر شہتیر کو مضبوط کرنے کےلئے لگایا جاتا ہے ۔

**Fish plating : (n)** فش پیلٹ کے ذریعہ ریل کی پٹریوں کو جوڑنے کا عمل ۔

**Fish-pomace : (n)** تیل نکالنے کےبعد بچاہوا مچھلی کا فضلہ جو کھاد کے کام آتا ہے ۔

**Fish -pool : (n)** مچھلیوں کے پالنے کا تالاب ؛ ماہی حوض ۔

**Fish-pond : (n)** (۱) ماہی حوض ؛ مچھلیاں رکھنے کا حوض (نیز مزاحاً) سمندر ۔(۲) تاش کھیلنے کی میز میں بنا ہوا گوٹیاں رکھنے کا گڑھا ۔

**Fish-pot : (n)** مچھلی پکڑنے کا ٹوکرا ۔

**Fish-room : (n)** مقبوضہ جنگی جہاز میں علاحدہ کیا ہوا ایک مخصوص حصہ جونمک دی ہوئی مچھلیوں کو ترتیب سے رکھنے کےلئے استعمال کیا جاتا تھا ؛ماہی کمرہ ؛ ماہی خانہ ۔

**Fish sauce : (n)** مچھلیوں کے ساتھ کھائی جانےوالی چٹنی ۔

**Fish-scale : (n)** فِلس ماہی ۔

**Fish-scrap : (n)** دیکھو Fish pomace

**Fish seed : (n)** (حیوانیات) تخم ماہی ۔

**Fish-skin : (n)** پوست ماہی ؛ مچھلی کا چمڑہ ؛ (طب) داء الحیہ ۔

**Fish-skin disease : (n)** ایک مرض جس میں جلد خشک اور سخت ہو جاتی ہے ۔

**Fish skin grain : (n)** پکائے ہوئے چمڑے کے دانے جو مچھلی کی کھال جیسے ہو تے ہیں ۔

**Fish-slice : (n)** (۱) مچھلی کاٹنے کی چھری ۔(۲) مچھلی پکانے کا کف گیر ۔

Fish-slide : (n) اُتھلی ندیوں اور چھوٹے آبشاروں میں استعمال کیا جانے والا جال ؛ مچھلی کا جال ۔

Fish-sound : (n) مچھلی کا پھُکنا ۔

Fish spoon : (n) (حیوانیات) تخم ماہی ؛ مچھلی کا انڈا ۔

Fish story : (n) ناقابل یقین قصہ ؛ من گھڑت کہانی ۔

Fish strainer : (n) (۱) دھات کی بنی ہوئی دستے دار چھلنی جو اُبالنے والے برتن سے مچھلی کو نکالنے کے لئے استعمال ہو ۔ (۲) مٹی کا بناہوا سوراخ دارتختہ جو بر تن کے پیندے میں رکھا ہوتا ہے تاکہ پکی ہوئی مچھلی کا پانی چھن جائے ۔

Fish tackle : (n) جرثقیل ؛ رسّا چرخی ؛ وہ ساز وسامان جو لنگراندازی میں استعمال ہوتےہیں نیز بنسی (مچھلی پھنسانے کی) ؛ (جہازرانی)لوہے کا ہُک جو جرثقیل سےلگا ہو تا ہے ۔

Fish-tail : (n) مچھلی کی دُم خصوصاً توصیفی معنوں میں ماہی دم (شعلے وغیرہ کےلئے) ۔

Fish tail burner : (n) برنر جس سے ماہی دُم شکل کا شعلہ نکلے ؛ ماہی دُم مشعل ۔

Fish-tail wind : (n) وہ موسمی ہَوا جو مختلف سمتوں میں چلتی ہو ؛ بادِ پریشان ۔

Fish tongue : (n) ایک مچھلی نما آلہ جسے دندان ساز عقل داڑھ کو نکالنے کےلئے استعمال کرتے ہیں ۔

Fish-torpedo : (n) مچھلی کی آبدوز کشتی جس میں تیرنے والی خود کارمشین ہوتی ہے ؛ خود حرکی پنکھا ۔

Fish trowel : (n) مچھلی کاٹنے کی کرن نما چھری ۔

Fish way : (n) دیکھو Fish pass

Fish weir : (n) دیکھو Fish lock

Fish-wife : (n) ماہی فروش عورت ۔

Fish-wood : (n) (۱) ایک قسم کی لکڑی جو مچھلیوں کو مدھوش کرنے کےلئے استعمال کی جاتی ہے ۔ (۲) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Fish work : (n) (۱) مچھلیوں کی مصنوعی افزائش نسل میں استعمال ہونے والے آلات ، سازوسامان یا ترکیبیں ۔ (۲) وہ جگہ جہاں ماہی پرور محکموں کی پیداوار کا مصرف لیا جاتا ہے؛ ماہی گاہ ؛ فِش فیکٹری ۔

Fish worm : (n) مچھلی کا چارہ ؛ کیچوا ۔

Fish yard : (n) دیکھو Fish weir

Fisher : (n) [OE. fiscere.] (۱) ماہی گیر ؛ مچھوار ؛ مچھیارا ؛ مچھیرا ؛ ماہی پرور ۔ (۲) مچھلی خور ۔ (۳) مچھلی کا شکاری ؛ مچھلی کے شکار کی کشتی ۔ (٤)جانورجو مچھلی پکڑتا ہے خصوصاً شمالی امریکا کا نیولے کی قسم کا جانور جو اپنی سمور کےلئےمشہور ہےنیز اس کی سمور ۔(٥) (عوام) نوٹ خصوصاً ایک پونڈ کا ۔ (٦) توصیفی معنوں میں مثلاً ماہی گیر کشتی، ماہی گیر عورت وغیرہ ۔

Fisher of men : (n) بشر (متیٰ کی انجیل) ۔

Fisheries Department : (n) محکمۂ سمکیات ؛ محکمۂ ماہی گیر ی ۔

Fisherman : (n) (۱) ماہی گیر ؛ مچھوار ؛ مچھیرا؛ مچھیارا ۔ (۲) مچھلی پکڑنے والاجانور ؛ ماہی خورہ ۔ (۳) ماہی گیر کشتی ۔

Fisherman's ring : (n) اسقف کی مسند نشینی کےلئے پوپ کی انگوٹھی جس میں مچھلی سے بھرا ہوا جال کھینچتے ہوئے سینٹ پیٹر کی تصویر ہے ۔

Fishery : (n) (۱) ماہی گیری یا دریائی پیدا وار کا بیوپاری یاپیشہ ۔(۲)حق ماہ گیری ؛ ماہی گاہ ؛ سمندر وغیرہ کاوہ حصہ جہاں مچھلیاں پکڑی جائیں ۔ (۳) تنظیم ماہی گیری ۔ (٤) توصیفی معنوں میں مثلاً ماہی گیری ؛ ماہی پروری کااسکول ۔

Common fishery : (n) سرکاری آبناؤں میں ماہی گیری کا عام حق ۔

Common of fishery : (n) دوسرے شخص کےپانی میں ماہی گیری کا حق ۔

Free fishery : (n) فرمان شاہی کے تحت سرکاری آبناؤں میں ماہی گیری کا مخصوص حق ۔

Several fishery : (n) زمینی ملکیت سے حاصل شدہ ماہی گیری کا خصوصی حق ۔

Fishful : (a) مچھلیوں سے بھرا ہوا ؛ پُر ماہی ۔

Fishity : (v) مچھلی میں تبدیل کرنا ۔

Fishily : (adv.) (۱) مچھلیوں سے بھرا ہوکر ؛ مچھلی کی سی بو یامزے والی شے کی طرح ؛ ماہی صفت طور پر ۔ (۲) اشتباہ ؛ بے حسی ؛ بے کیفی ؛ سپاٹ پن ۔

Fishing : (n) (۱) ماہی گیری ؛ فن ماہی گیری ؛ پیشۂ ماہی گیری ۔ (۲) ماہی گاہ ؛ مچھلی پکڑنے کی جگہ؛ مخصوص آبناؤں میں ماہی گیری کاحق، حق ماہی گیری۔

Fishing : (n) مضبوط لکڑیوں سے مستول کو سہارا دینا ؛ لکڑی، لوہے وغیرہ کے چپٹے ٹکڑے سے شہتیروں یاریل کی پٹریوں کے سروں کو جوڑنا ۔

Fishing : (n) (۱) ماہی گیر ؛ ماہی گیرہ ؛ مچھلیاں پکڑنے والا ۔ (۲) براہ راست حاصل نہ ہوسکنے والی استنباطی اطلاعات کےمطابق ترجیح دیا ہوا (الزام ، تفتیش وغیرہ) ۔

Fishing bank : (n) سمندر کی وہ سطح مرتفع جہاں سمندر نسبتاً کم گہرا ہوتاہے وہاں مچھلیاں جھنڈ کی صورت میں مسلسل جمع ہوتی رہتی ہیں ۔

Fishing cat : (n) جنوب مشرقی ایشیائی دلدلی زمینوں میں گھر بناکر رہنے والی چتکبری جنگلی بلّی جو خاص طور پر مچھلیاں ، گھونگے وغیرہ کھاتی ہے۔

Fishing duck : (n) غوطہ مارنے اور مچھلی کھانے والی بط ۔

Fishing float : (n) (امریکا) بڑے جال کے ذریعہ ماہی گیری میں استعمال ہونےوالی چپٹے پیندے کی ایک کشتی جس کے سہارے دریا کی گہرائی میں آویزے لگادیئے جاتے ہیں تاکہ جال پانی میں سیدھا کھڑا رہے ۔

Fishing frog : (n) ایک قسم کی انگریزی مچھلی جو چھوٹی مچھلی کاشکارکرتی ہے، اُس کے سر اورمنہ پر ریشے سے ہوتے ہیں اوراُنہیں دیکھ کر چھوٹی مچھلیاں اُس کی طرف آتی ہیں ؛ شکاری مچھلی۔

Fishing ground : (n) کسی آبنائے کا وہ مقام یا علاقہ جہاں مچھلیاں جمع ہوا کرتی ہیں اور ماہی گیری بہتر ہوتی ہے ۔

Fishing in troubled waters : شروفساد سےفائدہ اُٹھانا ؛ کسی کا گھر جلے کوئی ہاتھ تاپے ۔

Fishing out : (n) شکارکرکےتالاب مچھلیوں سےخالی کردینا ۔

Fishing pole : (n) ایک لمبی پتلی مخروطی چھڑ جس سے مچھلی کے کانٹے کی ڈور بندھی ہوتی ہے (ماہی گیری کےلئے) ؛ مچھلی پھنسانے کی چھڑ بنسی؛ بنسی ۔

Fishing rights : (n) حقوق ماہی گیری ۔

Fishing rod : (n) دیکھو Fishing pole

Fishing room : (n) کنار دریا یا ساحل سمندر کا وہ حصہ جسے مچھلیاں سکھانے یارکھنے کےلئے علاحدہ کر لیا گیا ہو ۔

Fishing the anchor : (n) نوک لنگر کو جہاز کے بالائی کنارے تک لانا ۔

Fishing tube : (n) (خرد بینی) ایک کھلے سرےوالی شیشے کی نلی جو سیال چیزوں میں کسی خرد بینی شے کو چھانٹنےیا منتخب کرنے میں استعمال ہوتی ہے ۔

Fishing wand : (n) دیکھو Fishing rod

Fishing worm : (n) ایک زمینی کیڑا جو چارے کے طورپر استعمال ہو ۔

Fishlet : (n) چھوٹی مچھلی ۔

Fishy : (a) (۱) مچھلی بھرا ؛ پُرماہی ؛ مچھلیوں سے بھرا ہوا ۔ (۲) مچھلی کی سی بو یا مزے والی چیز ۔ (۳) مچھلی کا ۔ (٤) (سوقیانہ) مشتبہ ؛ ناقابل اعتبار ؛ دھندلا ۔ (٥) ماہی صفت ؛ ماہی نما ؛ مچھلی جیسا ۔ (٦) کھوکھلی ؛ کند ؛ سپاٹ (آنکھ) ۔ (۷) مچھلی سے خارج ہونے والا ؛ مچھلی سےنکلنے والا ؛ مچھلی سے پیدا شدہ ۔ (۸) مچھلی کا حامل ؛ مچھلی والا ؛ مچھلی دار ۔ (۹) مچھلیوں جیسی آنکھوں والا ؛ ماہی چشم ۔ (۱۰) مریل ؛ بے جان ؛ بے حس ؛ بے کیف ۔ (۱۱) بیچو ؛ بیچ بھرا ؛ بچالا ۔

A fishy repast : مچھلی کا کھانا ۔

Fishy eye : (n) ایسی آنکھ یا نظر جس سے کسی جذبے کا اظہار نہ ہو ۔

Fissipalmate : (a) جزوی طور پر جھلی دار پیروں والا ؛ جزوی طور پر جڑے ہوئے پیروں والا ؛ نیم کف نما ۔

Fissipalmation : (n) نیم کف نما ہونا ؛ جزوی طور پر ؛ جڑے ہوئے پیروں والا ہونا ۔

Fissiparity : (n) انشقاقیت ؛ انقسامیت ۔

Fissiparous : (a) [Fissi+L.'parere.'] انقسامی ؛ شق ہوکرنئی چیزیں پیدا کرنے والا ؛ انشقاقی تولید سے متعلق ؛ انشقاق خلیہ کے ذریعہ ہونے والے تولیدی عمل سے متعلق ؛ شق تولیدی ۔

Fissiparourly : (adv.) انشقاقی طور پر ؛ بہ طریق انقسام شق ہوکر نئی چیزیں پیدا کرنے والے انداز میں ۔

Fissiparousness : (n) شق ہو کر نئی چیزیں پیدا کرنا ؛ انشقاق خلیہ کے ذریعہ تولید ؛ انشقاقیت ۔

Fissipation/Fissiparism : (n) انشقاقی عمل تولید ؛ شق ہوکر پیدا کرنے کا عمل ۔

Fissiped/Fissipede : (n) [L.'fissipedem.'] پھٹے ہوئے کھُر والا جانور ؛ سم شگافتہ جانور ۔

Fissiped/Fissipede : (a) جدا پنجوں والا ؛ پھٹے ہوئے کھُروالا ؛ پنجہء شگافتہ ؛ سم شگافتہ ؛ (جمع ) سم شگافتگاں ؛ شگافتہ پا ۔

Fissipeda : (n) گوشت خور جانوروں کی ذیلی نسل مثلاً بلّی ، کتّے ، ریچھ وغیرہ ۔

Fissipedal/Fisipedate : (a) دیکھو Fissiped ' (a)

Fissirostral : (a)[L.'fostrum.'] دور تک پھٹی ہوئی چونچ یا تھوتھنی والا ؛ گہرے طور پر شق چونچ یا تھوتھنی والا ؛ اس قسم کے جانوروں کا یا اُس سے متعلق ۔

Fissive : (a) شگافی ؛ انقسامی ؛ انشقاق سے متعلق ؛ انشقاقی نوعیت کا ؛ شق ہوجانے والا ؛ پھٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہوجانے والا ۔

Fissle/Fistle : (v) (اسکاٹستانی) سرسراہٹ کی آواز پیدا کرنا ؛ سرسرانا ؛ پھڑپھڑانا ؛ مضطرب ہونا ؛ بےچین ہونا ۔

Fissle : (n) سنسناہٹ ؛ پھڑ پھڑاہٹ ؛ اضطراب ؛ بےچینی ۔

Fisk : دیکھو Fisc

Fissi-/Fisso- : [L.'fissus.'] جزو ترکیبی ؛ شق ہونے کے مفہوم میں ۔

Fissi rostres : (n) (سابقہ تقسم کے لحاظ سے) پرندوں کی ایک قسم جس کی چونچ گہرے طور پر شق ہوتی ہے ۔

Fissidactyl : پنجہء شگافیہ ۔

Fissigemmation : (n) انشقاق خلیہ اور کونپل پھوٹنے کے مابین کا طرز تولید ۔

Fissile : (a)[L.'fissilis.'] شق ہوجانے والا (پتھر ، دھات یا لکڑی) ، قابل انشقاق ؛ مائل بہ انشقاق ؛ پھٹ جانےیا شق ہوجانے کے لائق ؛ انشقاق پذیر ؛ شق پذیر ۔

Fissilingual : (a) [L.'fingua.'] (۱) پھٹی ہوئی زبان والا ؛ جس کی زبان شق ہو ۔ (۲) رینگنے والی سائریائی جانوروں کی ایک ضمنی نسل (جس کی زبان شق ہوتی ہے) ۔

Fissility : (n) شق ہونے کی صلاحیت یا صفت ؛ انشقاقیت ۔

Fission : (n) [L.'fissionem.'] (حیاتیات) خلیے کا بغرض تولید کئی خلیوں میں تقسیم ہوجانا ؛ انشقاق خلیہ ؛ (فلسفہ ، نفسیات وغیرہ) انشقاق خلیہ ؛ انقسام ؛ انشقاق ؛ شق ہونے یا ٹکڑے ہونے کا عمل ؛ شکست ؛ شکست وریخت ؛ شگافتگی ؛ شگاف ؛ شگافتن ؛ (کیمیا) (ایٹم کا) ٹوٹنا ؛ (حیوانیات) پارگی ۔

Binary fission : (n) دگانہ ٹوٹ ؛ (حیوانیات) دو پارگی ۔

Fission bomb : (n) ایٹم بم ۔

Fission product : (n) (کیمیا) ٹوٹ کا ماحصل ۔

Fission fungi : (n) جراثیم ۔

Fission product : (n) انشقاقی حاصل ۔

Fissionable : (a) قابل انشقاق ؛ شق ہونے کے لائق ؛ شگافتنی ؛ (کیمیا) ٹوٹ سکنے والا ۔

Fissionable : (n) انشقاقی مادہ ۔

Fissional : (a) انشقاقی ؛ انقسامی ؛ شگافی ؛ شق ہونے یا ٹوٹنے سے متعلق ۔

Fissural : (a) درز سے متعلق ؛ شگاف سےمتعلق ؛ درز کا ؛ مائل بہ انشقاق ۔

Fissuration : (n)[See'fissure.'] (۱) درازیا شگاف پڑنے کاعمل ؛ شق ہونے کا عمل ؛ انشقاق ؛ شگافتگی ؛ شگاف خوردگی ؛ شق ؛ شگاف خوردہ ؛ چاك ۔ (۲) (حیاتیات) تولید کےلئے خلیہ کا کئی خلیوں میں تقسم ہوجانا ؛ انشقاق خلیہ ۔

Fissure : (n) [L.'fissura.'] (۱) شق؛ درز ؛ چاك ؛ (جو کسی چیز کو چیر یا پھاڑ کر یا اُس کے ٹکڑوں کو الگ کر کے پیدا کیا جائے) ۔ (۲) (نباتیات، تشریح) عضو کی باریك اورتنگ سی درز خاص کر دماغ کے پرزوں کا درمیانی نشیب ۔ (۳) درز ؛ چاك ؛ دراڑ ۔ (٤) (مرضیات) زخم یا ضرب کےباعث پیدا شدہ شگاف نیز ہڈی کی نامکمل شکستگی (ٹکڑوں کی علاحدگی کے بغیر) ؛ کسی چیز کےپھٹ کر نکلنے سے پیدا شدہ تنگ شگاف یا رخنہ نیز استعارتاً ، اختلاف، نقض ؛ خلاف ورزی ؛ قطع تعلق؛ ان بن؛ ترك مراسم ۔ (٥) (نقابت) بائیں طرف جھکا ہوامختصر سا نشان ؛ بائیں رخ کا جو ڈھال کی بائیں طرف ہو ۔(٦) درازیا شگاف پڑنے کا عمل؛ شگافتگی؛ انشقاق ؛ چاك ؛ شق ۔ (۷) گہری نااتفاقی جو انتشار کا سبب ہو ؛ (کیمیا) درز ۔

Anal fissure : (طب) شقاق مبرز ۔

Fissure : (v) چاك کرنا؛ چیرنا پھاڑنا ؛ الگ کرنا ؛ شق کرنا ؛ چرنا؛ پھٹنا ؛ شق ہونا ؛ الگ الگ ہوجانا ؛ شگاف پیدا کرنا ؛ درز بنانا ؛ درز یا کمزور جگہ سے ٹوٹنا ؛ پھٹ جانا؛ پھٹنا ؛ شگاف پڑنا ؛ درز ہوجانا ؛ چاك ہونا ؛ ٹکڑے ٹکڑے ہوجانا ۔

Fissure-needle : (n) دہان زخم کو ملاکرپکڑنے کےلئے ایك چکر یا خمیدہ سوئی ؛ سوزن زخم ۔

Fissure of rolando : (n) دماغ کا مرکزی جوف جو سامنے والے حصے کو اطراف کے حصوں سے الگ کرتا ہے ۔

Fissure of sylvius : (n) ہر ایك دماغی نصف کرہ کے بغلی پہلو کی گہری درز جو صدفی حصے کو طرفی اور سامنے والے حصے سے جدا کرتا ہے ۔

Fissure-vein : (n زمین کی پرت میں معدنیات سے پر کوئی شگاف یا درز ۔

Fissured : (a) مشقوق ؛ شق کیا ہوا ۔

Fissureless : (a) بے درز ؛ بے شگاف ۔

Fissurella : (n) [L.] آبی شکم پایوں کی ایك جنس ۔

Fist : (n) [OE.'fyst.'] (۱) مُکا ؛ گھونسا ۔ (۲) (مزاحا) دست ؛ ہاتھ ؛ مشت ۔ (۲) خط ؛ تحریر ؛ ہینڈ رائٹنگ ؛ لکھاوٹ ؛ دست خط ؛ دست نوشتہ ۔ (٤) دست (چپو وغیرہ) ۔ (٥) (مطبع خانوں کی بول چال) ایك اشاری نشان ؛ انڈکس مارك ۔ (٦) کوشش ؛ سعی ؛ کام ۔ (۷) (روزمرہ) چھوٹا موٹا کام ؛ پھٹکل کام ۔

I know his fist : میں اس کا خط پہچانتا ہوں ۔

Writes a good fist : اسکا خط اچھا ہے ۔

Fist : (v) (۱) مکا مارنا ؛ گھونسا رسید کرنا ۔ (۲) ہاتھ کی مضبوط گرفت میں لےلینا ؛ ہاتھ سے پکڑنا ؛ ہاتھ لگانا ؛ انجام دینا ؛ (بحری) (دست چپو وغیرہ)۔

Fist-cods : (n) مذبح خانہ کا وہ لڑکا جو جانوروں کی کھال اتارتاہے ۔

Fist fight : (n) مُکوں کی لڑائی ؛ مکا بازی ۔

Fist-hatchet/-ax : (n) ماقبل تاریخ ایك قسم کی سنگی کلہاڑی جس کا ایك سرا نوکدار اور دوسرا سرا گول ہوتا تھا ۔

Fisted : (a) ہاتھوں والا ؛ مکوں والا ؛ گھونسوں والا ؛ پنجہ دار ؛ پنجوں والا ؛ پنجوں کی گرفت میں ۔

Fistful : (n) مٹھی بھر چیز ؛ بھر مٹھی؛ یکمشت ۔

Fistiana : (n) (مزاحاً) گھونسا بازی سے متعلق باتیں یا معاملات ۔

Fistic : (a) (بازاری) مکابازی کا ؛ مکا بازی سے متعلق ؛ مباحثہ پسندانہ ۔

Fisticuff/Fistycuff : (n) (جمع ) مکوں یا گھونسوں کی مار ؛ مکوں کی لڑائی ؛ دست بدست لڑائی ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Fisticuff : (v) گھونسا مارنا ؛ مکّے مارنا ؛ طمانچہ مارنا (نیز مجازاً) ؛ مکّے سےلڑنا ؛ دست بدست لڑنا؛ مکے چلانا ؛ گھونسے چلانا ؛ تو تو میں میں کرنا ؛ جھگڑنا ۔

Fisticuffer : (n) بوکسر ؛ مکے باز ۔

Fisticuffs : (n) (مزاحاً) گھونسے ماری ؛ مکابازی ۔

Fistuca : (n) (انجینیئرنگ) تھم ٹھوک ۔

Fistula : (n) [L.] (۱) نالی دار زخم ؛ گھاؤ ؛ ناسور ؛ نواسیر ؛ (۲) وھیل مچھلی اور حشرات الارض کی نالی جو ناک اور دماغ وغیرہ کو ملاتی ھے ۔ (۳) (کلیسا) وہ نلی جس کے ذریعہ پہلے زمانے میں عشائے ربانی میں باقاعدہ شریک ھونےوالوں تک بھینٹ چڑھائی ھوئی شراب پہنچائی جاتی تھی یہ نلی اب صرف پوپ کے ذریعہ استعمال کی جاتی ھے ۔ (٤) (موسیقی) قدیم رومیوں کی بانسری ؛ (حیوانیات) نالی یا نلی ۔

Gastric fistula : (طب) ناسور معدی ۔

Fistula in ano : (n) (طب) ناسور مبرزی ؛ بھگندر ۔

Fistular : (a) (۱) (نباتیات) نالی نما ؛ کھوکھلا یااستوانہ نما (کسی نلی یانے کی طرح)ناسور نما ؛ ناسوری ؛ ناسور جیسا یا اس سے متعلق ۔

Fistularioid : (a) ایک قسم کی نلی دار منہ والی سمندری مچھلی سے متعلق یا اس سے مشابہ ۔

Fistularioid : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Fistulatomy : (n) ناسور تراشی ۔

Fistulectomy : (n) (جراحی) ناسور براری ۔

Fistuliform : (n) نلی یا نے کی شکل ؛ نے نما؛ نلی نما ۔

Fistulous/Fistulose : (a) (طب) ناسوری ؛ نالی دار ؛ نالی دار زخم کا ؛ نالی نما ؛ کھوکھلا یا استوانہ نما ؛ ناسور جیسا یا اس سے متعلق ۔

Fit/fytte : (n) [OE.'fitt.'] (متروک) کسی نظم یا گیت کا ٹکڑا یا بند ؛ نظم کا ایک بند ؛ نظم کا باب یا فصل ؛ موسیقی کی تان ؛ پانچ متوازی خطوط جس میں سے ایک پر یا کسی دو کے درمیان آواز کا چڑھاؤ ظاہر کرنے کےلئے نشان لگا دیا جائے ۔

Fit : (n) (۱) دورہ (بیماری کا) خصوصاً مرگی، فالج، غشی وغیرہ کا ؛ بےھوشی ؛ تشنج ۔ (۲) کسی حالت یاکیفت کا اچانک اور عارضی غلبہ ؛ حال ؛ حالت ؛ حملہ ؛ نوبت ؛ قلق ؛ ہیجان ۔ (۳) لہر ؛ موج ؛ قلبی یا دماغی ؛ کیفت ؛ (نفسیات) لہر ؛ موج ۔ (٤) (بول چال) ذراسی دیر ؛ تھوڑی سی دیر ؛ وقفہ ؛ قلیل وقفہ ۔ (٥) ہنسی، غصے وغیرہ کی شدید زیادتی ؛ (کیمیا) موزوں ۔

By fits (and starts) : دوروں کی طرح سے ؛ وقفے سے ؛ غیر مسلسل طورپر ۔

Fit : (n) (۱) درست کرنے یا ھونے کا عمل ؛ فٹ کرنا یا ھونا ۔ (۲) کسی چیز کا کسی چیز میں ٹھیک بیٹھنا ؛ دونوں میں مطابقت ھونا (مثلاً لباس کا جسم پر درست ھونا) ؛ ٹھیک اور درست سلا ھوا لباس ۔ (۳) (صابن سازی) پگھلے ھوئے صابن کی وہ حالت جب وہ دو پرتوں میں بٹ جاتا ھے اور جس کی اوپری پرت نچلی کی بہ نسبت زیادہ خالص ھوتی ھے ۔

As fit as a fiddle : چاق وچوبند ؛ تندرست ۔

It is fit, that : مناسب ۔

Not fit to hold a candle to : اس کی جوتیاں سیدھی کرنے کے بھی قابل نہیں ہیں ۔

Survival of the fit fest : بقائے اصلح ۔

The cap fits : مناسب ھونا یا معلوم ھونا ؛ جوبات کہی گئی وہ مناسب ھو یا مناسب محسوس ھوتی ھو ؛ کسی شخص کا محسوس کرنا کہ بات اُس پرصادق آتی ھے ؛ کسی بات کا کسی پرچھاجانا؛ پھب جانا ؛ (محاورہ) پانی مرتا ھے۔

To beat into fits : (روز مرہ) مار مار کر بےھوش کردینا ؛ ادھ مرا کر کے چھوڑنا ؛ زیر کردینا ؛ پوری شکست دینا ۔

To give (a person) fits : شرمناک شکست دینا ؛ نیچا کردکھانا ؛ نیز سختی سے ڈانٹنا ؛ سخت سرزنش کرنا ؛ سخت تنبیہ کرنا ۔

To give one a fit : حیران کردینا ؛ گھبرادینا ؛ برہم کرنا ۔

To think, see fit : مناسب خیال کرنا ؛ درست سمجھنا ۔

Fit : (a) (۱) ٹھیک ؛ موافق ؛ درست ؛ مناسب ؛ چسپاں ۔ (۲) موزوں ؛ سزاوار ؛ شایان ؛ زیبا ؛ معقول ؛ صحیح ؛ مقتضی ۔ (۳) اہل، لائق (کسی کا م کے) ذی صلاحیت ؛ صالح ۔ (٤) موزوں ؛ قابل ؛ لائق ؛

Fit : (n) Foot کا اسکاٹستانی متبادل ۔

Fit goodness : (n) (شماریات) موافقت کی بہتری ۔

Fit loosely : (n) ڈھیلا بیٹھنا ۔

Fit out : (n) لوازمات : سازوسامان ۔

Fit-rod : (n) جہاز سازی میں استعمال ہونے والی لوہے کی ایک چھوٹی چھڑی جس کے سرے پر ایک ہُک لگا ہوتا ہےتاکہ تختوں میں کسے جانے والےبولٹ یا کیلوں کی لمبائی متعین کی جاسکے ۔

Fit tightly : (n) چُست بیٹھنا ۔

Fit to be tied : انتہائی غضب ناک : انتہائی طیش میں سخت بر افروختہ : غصہ سے بھڑک اُٹھنےوالا : قہر آلود : آپے سے باہر ہونے کے قریب ۔

Fit to hold a candle to : اس کی ماتحتی کرنے کی صلاحیت رکھنے والا : خدمت گاری کےلئے مناسب ۔

Fit to kill : (n) مارنے پر تُلا ہوا : نہایت برافروختہ ۔

Fitch : (n) [Var. of vetch.] (عامیانہ) ویچ : ایک قسم کا پھلی دارپوداجو خودرو بھی اور کاشت بھی کیا جاتا ہے؛ عموماً چارے کے طور پراستعمال ہوتا ہے؛ نیز اس پودے کا بیج ۔

Fitch : (n) [med. Du.visse, fisse.] (۱) نیولے کی قسم کا ایک یوروپی جانور جس سے بدبو آتی ہے ۔ (۲) اس جانور کے بال یا سمور ۔ (۳) اس جانور کے بالوں کا بنا ہوا برش : نیز چھوٹی نسل کے سور کےبالوں سے بنا ہوا برش : (حیوانیات) جنگلی بلّی : (تصویر کشی) مو قلم ۔

Fitch : (v) [Origin doubtful.] (۱) (برطانوی بول چال میں) مضطرب پھرنا : گڑبڑ کرنا ۔ (۲) بے چین ، بےکل ، مضطرب ہونا: گھبرادینا : بیزار کرنا ۔

Fitche/Fitchy/-ee/Fitched : (n)[F.'fiche,'fichee.'] (نقابت) نصب : ایک ایسے صلیبی نشان یا صلیب پر اس کا اطلاق ہوتا ہے جس کا نچلا سرا تیز اور نوکیلا ہوتا ہے ۔

Fitchet/-weasel : (n) (۱) نیولے کی قسم کا ایک یوروپی جانور جس سے بد بو آتی ہے ۔ (۲) اس جانور کا بال ۔ (۳) (غلط العام) نیولا : راسو (روزمرہ) (حیوانیات) جنگلی بلّی ۔

درست : درخوار ۔ (۵) عیش میں ، سخت برافروختہ : آپے سے باہر : سخت تھکا ہارا : غضبناک ۔ (٦) کسی صورت حال یا مقدمے کے حالات سے ملتا ہوا: حسب مطلب : حسب مراد: خاطر خواہ : مناسب : درست : شائستہ ۔ (۷) مناسب حالت میں : تیار : مستعد : آمادہ ۔ (۸) مائل : راغب : شائق ( بول چال ) ۔ (۹) ہوشیار: زیرک : چوکس: مصلحت اندیش : محتاط : دانا ۔ (۱۰) (کھیل کود) اچھی حالت میں : درست حالت میں (بول چال) بالکل درست ۔ (۱۱) ذہنی اور جسمانی طور پر صحت مند: تندرست ۔ (۱۲) (Quasi Adv) مناسب یا موزوں طور پر : درستگی سے ۔

Fit : (v) (۱) مناسب : موافق یا موزوں ہونا : ٹھیک آنا : ٹھیک بیٹھنا (لباس وغیرہ کا) ۔ (۲) چسپاں ہونا : موزوں یا لائق بنانا (کسی شے کےلئے) : تیار کرنا (کسی کا م یا شے کےلئے) ۔ (٤) اہل بنانا : لائق بنانا : قابل کرنا ۔ (۵) مہیا کرنا : بہم پہنچانا : مناسب اور حسب خواہ چیزیں فراہم کرنا یا مہیا کرنا : فراہم کرنا ۔ (٦) ٹھیک کرنا : درست کرنا : مناسب کرنا: مطابق کرنا: فٹ کرنا : موافق کرنا : تیار کرنا۔ (۷) مناسب یا درست کرنے کےلئے ترتیب دینا ۔ (۸) نصب کرنا : سمانا : ہم آہنگ کرنا : ٹھیک ٹھیک داخل کرنا : ٹھونسنا یا لگانا ۔ (۹) (صابن سازی) پگھلے ہوئےصابن کو ایسی حالت میں لانا تاکہ وہ دو پرتوں میں تقسیم ہوجائے (جس کی بالائی پرت نچلی پرت سے نسبتاً زیادہ خالص ہوتی ہے) ۔ (۱۰) کسی چیز کی مطلوبہ تفصیلات متعین کرنا : پیمائش کرنا : ناپنا : تولنا ۔ (۱۱) (آسٹریلیا) مناسب جرمانہ کرنا : سزا دینا ۔ (۱۲) اہتمام کرنا : تیار کرنا ۔

To fit on : (کپڑا وغیرہ) پہن کر دیکھنا کہ ٹھیک آتا ہے یا نہیں ۔

To fit out : (جہاز رانی) سازوسامان مہیا کرنا : لیس کرنا: کیل کانٹا درست کرنا: سازوسامان درست کر کے سمندر کے سفر کےلئے تیار کرنا یا ہونا ۔

To fit the cap on : آواز کسنا : پھبتی کسنا : کسی کو لگتی ہوئی بات کہنا ۔

To fit to a T : ٹھیک بیٹھنا : بالکل مناسب ہونا ، درست آنا : عین مطابق ہونا ۔

To fit up : ضروری سازوسامان مہیا کرنا : ضروری چیزیں فراہم کرنا ۔

**Fitchew : (n) [OF.'fissel.']** (۱) جنگلی بلی ؛ کھیکھر ؛ بن بلاؤ یا بلی ؛ گربہ قطبی ؛ راسو ؛ ضربان ؛ نیولے کی قسم کا ایک یوروپی جانور جس سےبد بو آتی ھے ۔(۳) اس جانور کا بال ۔

**Fitchy : (a)** دیکھو Fitche

**Fite :** White کا اسکاٹستانی متبادل ۔

**Fitful : (a)** (۱) دوری ؛ وقفے یا ناغے سے ؛ تھم تھم کے ؛ گنڈے دار ۔(۲) متلون ؛ موجی ؛ تشنجی ؛ دفعتاً جوش سے آنے اور ختم ھوجانے والا ۔

**Fitfully : (adv.)** وقفے سے ؛ ناغے سے ؛ تلون سے ۔

**Fitfulness : (n)** تلون ؛ لہر ؛ موج ؛ دورے کی حالت ۔

**Fitly : (adv.)** مناسب یا موزوں طورپر ؛ صحیح طورپر ؛ درست طورپر ؛ موافقانہ ؛ خوش اسلوبی سے ؛ شائستگی سے ۔

**Fitment : (n)** فرنیچیر کی کوئی چیز (عموماً جمع میں) سازوسامان ؛ فرنیچر ۔

**Fitness : (a)** موزونیت ؛ صلاحیت ؛ قابلیت ؛ مناسبت ؛ اہلیت ؛ لیاقت ؛ زیبندگی ؛ شائستگی ؛ آراستگی ؛ درستگی ۔

**The (eternal) fitness of things :** چیزوں کی فطری ماہیت میں مناسبت یا موافقت کا رشتہ ؛ کلارک کے نظریہ اخلاق سے منسوب اٹھارھویں صدی کا ایک محاورہ ؛ مناسب ؛ موزوں یا درست ؛ منطبق ؛ چسپاں ؛ صحیح ؛ ٹھیک ۔

**Fitness certificate : (n)** (انتظامیہ) سند صحت ۔

**Fitted : (a)** درست کیا ھوا؛ ٹھیک کیا ھوا؛ مناسب ؛ موزوں ؛ مطابق بنایا ھوا ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ قابل ؛ لائق ۔

**Fittedness : (n)** موزونیت ؛ درستگی ؛ مطابقت ؛ قابلیت ؛ لیاقت ؛ مناسبت ۔

**Fitter : (n)** مناسب ؛ موزوں کرنے یا ٹھیک ٹھیک بٹھانے والا ؛ فٹ کرنے والا ؛ فٹر ؛ جو چیز موزوں ، چست یا ٹھیک ٹھیک بیٹھے ۔

**Fitter : (n) [Origin unknown.]** (مقامی) کوئلہ کا دلال ؛ کوئلہ فروش ؛ کوئلہ بیچنے اور لادنے والا دلال ۔

**Fitters : (n)** (بول چال) ٹکڑے ؛ پارچے ؛ حصے پرزے ۔

**Fitting : (n)** (۱) مناسب ؛ ٹھیک ؛ درست کرنے یا بٹھانے کا عمل ۔(۲) درستگی میں استعمال ھونے والی چیزیں ؛ فٹ کرنے یا کی جانے والی چیزیں ۔ (۳) (عموماً جمع میں) سازوسامانی ؛ لوازمات؛ سامان ؛ تنصیبات ؛ فرنیچر ۔(٤) (میکانیات ، انجینیئرنگ) فٹنگ ؛ انجن ؛ مشین وغیرہ کے پرزوں کو مناسب طورپر فٹ کرنا ۔

**Fitting : (a)** موزوں ؛ درست ؛ مناسب ؛ ٹھیک ؛ درست آنے والا ؛ ٹھیک بیٹھنے والا ؛ فٹ ھو جانے والا ۔

**Fitting of curve : (n)** شماریات) منحنی موافق کرنا ۔

**Fitting shop: (n)** (انجینیئرنگ) کارخانہ جہاں مختلف پرزے جوڑے جاتے ہیں ۔

**Fittingly : (adv.)** مناسب طورپر ؛ٹھیک ٹھیک ؛ درستگی سے ۔

**Fittingness : (n)** مناسبت ؛ درستگی ؛ موزونیت ۔

**Fittings : (n)** (انجینیئرنگ) لازمات ؛ پرزے ؛ سازوسامان ۔

**Fitz : (n) [L.'filius.']** پسر زادہ ؛ اینگلو فرنچ لفظ بمعنی بیٹھنا ؛ جدی یا آبائی لقب کے طورپر مستعمل ھے (Fitz william : Fitzher bert وغیرہ) اور جو عرفی نام کے طورپر باقی رہتا ھے ؛ زمانہ مابعد میں شہزادوں کی ناجائز اولاد کو اسی قسم کے عرفی نام دیئے جاتے تھے ۔ میکالی نے اس لفظ کو اینگلو نارمن نسل کے آئرستانیوں کےلقب کے طور پر استعمال کیا ھے ۔

**Fiumara : [It.]** سیل کوہ ؛ پہاڑی ندی ؛ سیل کہسار ؛ نیز اس کی چھوڑی ھوئی خشک تلیٹی ؛ بستر خشک سیل ؛ (جغرافیہ) تیز دھارا ؛ تیز ندی ۔

**Five : (a) [OE.'fif.']** (۱) پانچ ۔(۲) چارکےبعد کا بنیادی عدد؛ ٥ کی علامت ۔(۳) پانچ چیزوں کا ایک مجموعہ؛ پنجہ ؛ خمسہ ۔(٤) پانچ کی تعداد ۔

**Five : (n)** (۱) تاش کا پتّا؛ شطرنج وغیرہ کا مہرہ جس پر پانچ کا نشان ھو ؛ پنجہ ۔ (۲) (جمع)پانچوں انگلیاں ۔(۳) پانچ نمبر کا دستانہ ؛ جوتا پانچ نمبر کےناپ کا۔(٤) (مخفف) پانچ پونڈ کا نوٹ؛ پانچ فی صدی ۔

**Bunch of fives :** ہاتھ؛ دست ۔

**The five senses wits :** حواس خمسہ؛ پانچوں حسیں ۔

Five-acre : (n) قطعہ٭ زمین جس کا رقبہ پانچ ایکڑ ہو ؛ پانچ ایکڑ ۔

Five-finger : (n) (۱) پودے کی ایک قسم ۔(۲) پنجہ٭ انگشت ۔ (۳) پنج برگ ۔ (٤) گاؤ زبان ۔ (٥) ایک قسم کی مچھلی: ستارہ ماہی کی قسم ؛ (نباتیات) پنج برگ ؛ (حیوانیات) پنجہ٭ مریم؛ ستارہ٭ بحری ۔

Five-finger exercise : (n) پیانو پر سب انگلیوں کی مشق ؛ پیانو بجانے کےلئے انگلیوں کے مشق کرنے کا ایک باجا ۔

Five finger grass : (n) پنج برگ ؛ پنج پتیا ۔

Five fold : (a) (۱) پچ گنا ؛ پنج گنا ؛ پنج برابر ؛ پنجگانہ ۔ (۲) پانچ پانچ پر مشتمل ؛ کل ملا کر پانچ ؛ خمسہ ۔ (۳) پانچ حصوں والا؛ پنج کونیا ؛ پنج پہلو ؛ پنج رخا ۔

Five-fold : (adv.) پانچ کے تناسب میں ؛ پنج گنے تناسب میں ۔

Five-leaf : (n) (نباتیات) پنج برگ ؛ پنج برگہ ؛ پنج پتیا ؛ پچپتیا ؛ پنج مرغولی ۔

Five-lined : (a) پنج خطی ؛ پانچ لکیروں والا ؛ خصوصاً پارلیمنٹ کے انتہائی ضروری احکام یا اطلاع ناموں کا(جن پر پانچ خطوط کھینچے ہوتے ہیں) ۔

Five-line(d) whip : (n) (متروک) پارلیمنٹ کے اجلاس میں شرکت کا ضروری اطلاع نامہ ۔

Five mile Act : (n) ١٦٦٥ عیسوی میں منظور شدہ قانون جس کے تحت کلیسائے انگلستان کے غیر مقلد معلموں‌نےنامزاحمت کا حلف لینے سےانکار کردیا تھا ان کو کسی بھی شہر، قصبے وغیرہ سےپانچ میل کے اندر آنے سے روک دیا گیاتھا ۔

Five nation : (n) (امریکی تاریخ) ہندوستانیوں کے پانچ متحدہ قبیلے ۔

Five O'clock : (n) سہ پہر ؛ پانچ بجے شام ؛ توصیفی معنوں میں مستعمل ھے ۔

Five O'clock tea : (n) سہ پہر کا ناشتہ ۔

Five-pence/Colloq.fippennce : (n) (۱) پانچ پینی، یا اُس قیمت کی کوئی چیز ۔ (۲) امریکا میں پانچ سنٹ یا ڈھائی ڈالر ۔

Five-penny : (a) (۱) پانچ پینس قیمت یا لاگت یا شرح کا ۔ (۲) جزیرہ Guernsey وغیرہ میں نصف فرانک (Half franc) کہتے ہیں ۔

A five-penny rate : پانچ پینس فی پونڈ کے حساب سے ۔

Five-percents : (n) اپنی قیمت پرپانچ فیصدی منافع دینے والے حصے یا تمسکات ۔

Five point assay : (n) (شماریات) پنج نقطی تجرباتی جانچ ۔

Five-point scale : (n) (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) پنج درجی پیمانہ ۔

Five scove : (a) تعداد میں سو ۔

Five-shooter : (n) پانچ راؤنڈ کا ریوالور ۔

Five some : (n) (۱) ایک ساتھ کھیلنے والے پانچ اشخاص کی ایک جماعت ۔ (۲) پانچ شخص یاچیز کا ایک گروپ ۔

Five star : (n) (۱) فوج کے جنرل کا عہدہ ۔(۲) اعلیٰ درجے یا صفت کا ہونا ۔

Five-stroke : (n) (بلیرڈ) ایک ضرب جس سے پانچ پوائنٹ حاصل ھوتے ہیں ۔

Five -twenty : (n) (امریکا) امریکی حکومت کے ذریعہ ١٨٦٢ء، ١٨٦٤اور ١٨٦٥ء میں جاری کردہ مخصوص پونڈ کےلئے توصیفی معنوں میں مستعمل ھے کیونکہ یہ تاریخ اجرا سےپانچ سال کے بعد کسی بھی سال چھوڑا یا واپس لیا جاسکتا ھے؛ نیز بیس سال ختم ھونے پر پوری رقم واجب الادا ھوجاتی ۔

Five-twenty bonds/Five-twenties : (n) دیکھو Five-twenty

Fiveling : (n) پنج شاخا بلور ؛ پانچ حصوں پر مشتمل جڑواں بلور ۔

Fiver : (n) (۱) (عامیانہ) پانچ پونڈ کا نوٹ ؛ (امریکا) پانچ ڈالر کا نوٹ ۔ (۲) کوئی شے جو گنتی میں پانچ ہو ؛ کوئی شے جس کا شمار پانچ ہوتا ہو ؛ مثلاً کرکٹ کی وہ ہٹ (Hit) جس میں پانچ رن (Run) بنیں ۔

Fives : (n) ہینڈبال ؛ ایک قسم کا کھیل جسے دو یا چار آدمی مل کر کھیلتے ہیں نیز جس میں گیند کو کوٹ

کی بنائی ہوئی دیوار کی طرح ہاتھ سے مارا جاتا ہے؛ اس کھیل میں پوائنٹس (Points) کی تعداد گیارہ، پندرہ، بیس یا پچیس ہوتی ہے۔

**Fives coat : (n)** ہینڈ بال کھیلنے کی جگہ۔

**Fix : (n)** (۱) کوئی بھی حالت جس سے ذرا بھی ہلنا مشکل ہو؛ کسا ہوا یا مضبوط مقام؛ محکوم۔ (۲) لوہے کو متورق یا لوح دار بنانے والی بھٹی کی استر کاری میں استعمال ہونے والی چیزیں۔

**Fix : (n)** مشکل؛ دقت؛ چکر؛ شش و پنج کی حالت۔

**To fix a person up :** (روزمرہ) کسی شخص کو مکان دینا؛ کسی کی جائے رہائش کا نظم کردینا۔

**To fix (a person) with costs, liability etc :** کسی پر ذمہ داری عائد کرنا؛ ذمہ داری قبول کرنا۔

**To fix on or up on :** رائے قائم کرنا؛ قطعی نتیجہ پر پہنچنا؛ فیصلہ کرنا؛ انتخاب کرنا؛ چُننا۔

**Fix : (v) [L.'fixus.']** (۱) مستحکم یا مضبوط کرنا؛ باندھنا؛ جمانا؛ جمنا؛ قائم ہونا؛ مضبوطی سے جکڑنا کہ ہل نہ سکے؛ جاگزیں ہونا؛ (ذہن یا اصول پر) لگانا؛ (دل، دھیان، نظر) نگاہ جمانا۔ (۲) جمانا؛ گاڑنا؛ ذہن نشین کرنا؛ نقش کرنا۔ (۳) متوجہ کرنا؛ مائل کرنا، (نظر یا توجہ کا)۔ (٤) پتھرا جانا (آنکھوں کا)؛ سخت ہوجانا؛ اکڑ جانا؛ اینٹھ جانا (چہرے کا)۔ (٥) منجمد ہو جانا؛ منجمد کردینا۔ (٦) (رنگ، خاکے) پکا کرنا؛ پختہ کرنا۔ (٧) گھورنا (کسی شخص کو) نگاہ جما کر یا ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔ (٨) ٹھہرانا؛ رکھنا؛ لگانا؛ جمانا؛ گاڑنا؛ لگادینا (کام سے)؛ جمادینا؛ (کسی عہدے پر) نصب کرنا۔ (٩) فاتح ہو جانا؛ محکم کرنا؛ استوار کرنا؛ ثابت کرنا۔ (١٠) رائے قائم کرنا؛ قطعی نتیجہ پر پہنچنا؛ فیصلہ کرنا (up اور upon کے ساتھ)۔ (١١) تعین کرنا۔ (١٢) محدود کرنا؛ عائد کرنا (ذمہ داری یا شرائط)۔ (١٣) چکانا؛ طے کرنا (قیمت)؛ مقرر کرنا (تاریخ)؛ متعین کرنا (مقام)۔ (١٤) ترقی یا تبدیلی کو روکنا (زبان و ادب)۔ (١٥) (ممالک متحدہ میں اکثر up کے ساتھ) انتظام کرنا؛ ٹھیک کرنا؛ تربیت دینا؛ تیار کرنا۔ (١٦) استحکام یا استقلال بخشنا۔ (١٧) (کسی شے یا خیال پر) توجہ مرکوز کرنا؛ نگاہ جمانا؛ ثبت کرنا۔ (١٨) سخت گیر بنا دینا؛ پکّا کردینا؛ بےلوچ، سخت یا کڑا کردینا؛ قابل حرکت بنا دینا۔ (١٩) رقت سے محروم کردینا؛ بھاپ بن کر اُڑنے یا رقیق ہونے کے لائق نہ رہنا۔ (٢٠) کونے لگانا؛ کونے جمانا (کسی شخص کو) گھیرنا؛ پھانسنا، مجبور کرنا؛ زچ کرنا۔ (٢١) مستقل طور پر لگا دینا۔ (٢٢) مستقل صورت دینا؛ تشکیل کرنا۔ (٢٣) ہم آہنگ کرنا؛ ٹھیک کرنا؛ درست کرنا؛ استعمال کیلئے تیار کرنا۔ (٢٤) لوہے کی بھٹی کی استر کاری میں استعمال ہونے والی چیزوں سے استرکاری کرنا۔ (٢٥) سزا دینا؛ تنبیہ کرنا؛ تعزیر کرنا۔

**Fixable : (n)** مستحکم کرنے کے لائق؛ جمانے کے قابل؛ نصب کئے جانے کے لائق؛ قابل استحکام؛ لائق تعین؛ قابل فیصلہ؛ قابل توجہ؛ قابل نگاہ؛ لائق پختگی؛ لائق انجماد؛ لائق ہم آہنگ ہونا جسے استعمال کیلئے درست کیا جاسکے؛ سزاوار؛ لائق تعزیر۔

**Fixation : (n)** جماؤ؛ تثبیت؛ (حیوانیات) مثبت؛ (کیمیا) سیال کو ٹھوس چیز سے ملانا؛ (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) ترکیز؛ انجماد؛ (تجارت، معاشیات) تعین قیمت؛ (نفسیات) ارتکاز جدید؛ عشق۔

**Fixation pause : (n)** (فلسفہ، نفسیات وغیرہ) توقف نظر۔

**Fixation poin : (n)** (فلسفہ، نفسیات) نقطہ ترکیز نظر۔

**Fixations : (n)** (معاشیات) تنصیبات؛ قطعی وعدے۔

**Fixative : (n)[med. L.'fixatinem.']** (۱) مقرر کرنا؛ مقرر ہونا۔ (۲) سخت کرنے یا جمانے کا عمل؛ انجماد؛ تنصیب؛ انتصاب۔ (۳) مقررہ مقدار یا معیار۔ (٤) (خاص کر سائنسی استعمال میں) کسی چیز کو رقت سے محروم کردینا، بھاپ بن کر اُڑنے یا رقیق ہونے کے لائق نہ رہنے دینا (جدید استعمال میں)؛ کسی سیّال یا نیم سیّال مادّے کو ٹھوس بنانے کا عمل یا طریق عمل؛ کسی گیس کو ٹھوس چیز کے ساتھ ملانے (ترکیب دینے) کاعمل۔ (٥) عادت پکڑنا؛ عادت بننا۔ (٦) مستقل، ثابت، تسلط آمیز، غالبانہ، جابرانہ یا مجبور کُن کردار۔ (٧) ٹوٹی ہوئی ہڈی کےٹکڑوں کو کیلوں سے جوڑ کر مستحکم کردینا۔ (٨) نائٹروجن کو خالص حالت سے مرکب حالت میں لےآنا، مثلاً کھاد اور ایسی ہی دوسری چیزیں۔ (کیمیا) تصویر کو پکا کرنے کا مسئلہ؛ (لسانیات) استقراری؛ (نباتیات، حیوانیات) مثبت۔

**Fixtative : (a)** جمانے والی ؛ منجمد کرنے والی ۔

**Fixative : (n)** رنگ جمانے یا تصویر کو پکا کرنے والی چیز یا مسالا ۔

**Fixature : (n)** ایک لیس دار یا گوند نما چیز جس سے بالوں کو درست کیا جاتا ہے، بٹھایا جاتاہے ۔

**Fixed : (a)** (۱) مضبوطی سے لگایا جُڑا ہوا ؛ نصب ؛ ثابت ؛ معین ۔ (۲) (نقابت) نقابت کا ایک نشان ۔ (۳) (غیرمادی معنوں میں) گہرے طورپرنقش ؛ اچھی طرح ذہن نشیں کیا ہوا (کبھی کبھی اشخاص کےلئے) ثابت قدم ؛ مستقل ؛ پر عزم ؛ پختہ ارادے والا ۔ (٤) سخت بنایا ہوا ؛ کڑا کیا ہوا ؛ پختہ ؛ بےلوچ ؛ ساکن ؛ ناقابل حرکت یا غیر متحرک ؛ راسخ ؛ نا قابل انتقال ؛ غیر منقولہ ۔ (۵) طیاری یا سیماب وشی سے محروم کیا ہوا ؛ جو آسانی سے بھاپ بن کر اُڑسکے ؛ غیرفرار؛بخارنشدنی ۔ (٦) (ترشےاور روغنیات) نا قابل تبخیر ؛ نا قابل تقطیر ؛ جسے تحلیل یا تجزیہ کئے بغیر تبخیر یا تقطیر نا کیا جاسکے۔ (۷) محکم ؛ مستقیم ؛ ثابت؛ اٹل ؛ پختہ ؛ پکا (رنگ وغیرہ) ۔(۸) قائم؛ غیر متغیر ؛ ثابت ؛ نا قابل تغیر ۔ (۹) غیر متلون ؛ ساکن ؛ جس میں کمی بیشی یا اُتار چڑھاؤ نہ ہو؛ قائم؛ معین ؛ مستقل ۔(۱۰) تیار؛ درست کیا ہوا ؛ ٹھیک کیا ہوا ۔ (۱۱) غیر منحرف؛ بےانحراف ؛ ادھر اُدھر مڑنے والا ۔ (۱۲) منجمد ؛ جمایا ہوا یا جما ہوا ؛ ٹھوس ۔ (۱۳) مرتکز ؛ مرکوز ؛ جمی ہوئی یا جمائی ہوئی (نگاہ) ۔ (١٤) مہیا کیا ہوا ؛ فراہم کیا ہوا ؛ بہم پہنچایا ہوا؛ تیار۔ (۱۵) (کیمیا) گیس کا ٹھوس چیز سے مل جانا؛ (حیوانیات) پیوست ؛ (فلکیات) ثابت ؛ (عضویات) قائم ؛ غیر متحرک ۔

**Fixed accent : (n)** (لسانیات) مقررہ لہجہ ؛ پابند لہجہ ۔

**Fixed acid/-oil : (n)** جو بغیر تحلیل کیمیائی کے بخارات کی شکل میں نہ اڑایا جاسکے ۔

**Fixed air: (n)** (کیمیا) ثابت ہوا ؛ کاربونک ایسڈ گیس ۔

**Fixed alkali : (n)** ٹھوس الکلی ؛ پختہ الکلی ؛ (کیمیا) پائدار القلی ؛ ثابت قلی ۔

**Fixed ammunition : (n)** تیار گولہ بارود ؛ کارتوس ؛ توپ یا بندوق میں بھرنے کے لئے گولے اور بارود کو ساتھ ملاکر کسی غلاف یا خول میں بھرکر تیارکیا ہوا کارتوس ۔

**Fixed armanent : (n)** مستقل طور پر رکھاھوابندوق یا اوزار ۔

**Fixed asset : (n)** (تجارت) قائم اثاثہ ۔

**Fixed budget : (n)** (تجارت) قائم موازنہ بجٹ ۔

**Fixed capital : (n)** قائم سرمایہ ؛ ٹھوس سرمایہ ؛ ٹھوس پونجی ؛ وہ سرمایہ جو مالك كے قبضے میں ہوتا ہے (مثلاً کارخانے کی مشین ، عمارت ، اوزار وغیرہ)؛ (تجارت) قائم اصل ؛ (معاشیات) قائم سرمایہ ؛ اصل قائم ۔

**Fixed cell : (n)** (حیوانیات) مثبت خلیہ ۔

**Fixed charge : (n)** (تجارت) کسان کا ضمانتی اثاثہ ۔

**Fixed cost : (n)** (تجارت) قائم لاگت ۔

**Fixed debt : (n)** (تجارت) طویل المیعاد قرض ۔

**Fixed deposit : (n)** (تجارت) میعادی امانت ۔

**Fixed exchange rate : (n)** (تجارت) بندھی شرح مبادلہ ۔

**Fixed fact : (n)** امر مسلّمہ ؛ امر ثابت شدہ ؛ تسلیم شدہ حقیقت ؛ حتمی بات ؛ تسلیم کی ہوئی بات (امریکا)۔

**Fixed idea : (n)** جما ہوا (دل میں) ؛ ٹھنی ہوئی (بات) ؛ ضبط ؛ دھن ؛ (ذہن پر) چھایا ہوا ؛ وہ تصور یا خیال جو غالب ہو ۔

**Fixed income : (n)** (تجارت) قائم آمدنی ۔

**Fixed input : (n)** (تجارت) مقررہ وسائل ۔

**Fixed instalment method : (n)** (تجارت) مقررہ قسط طریقہ ۔

**Fixed liability : (n)** (تجارت) مقررہ ذمہ داری ؛ (معاشیات) قائم واجبات ۔

**Fixed money income : (n)** (تجارت) قائم بندھی آمدنی ۔

**Fixed monthly allowance : (n)** (انتظامیہ) مقررہ ماہانہ گذارہ ۔

**Fixed over head cost : (n)** (تجارت) مقررہ اوپری لاگت ۔

**Fixed pay : (n)** (انتظامیہ) مقررہ تنخواہ ۔

**Fixed point : (n)** وہ مقام جہاں پولس کا سپاہی مستقل طور پر رکھاجاتا ھے؛ پولس چوکی؛ (انتظامیہ) مقررہ نشان ۔

**Fixed price : (n)** (تجارت) ایک دام ۔

**Fixed property : (n)** (قانون) جانداد غیر منقولہ ۔

**Fixed pulley : (n)** (میکانیات) قائم چرخی ۔

**Fixed rails : (n)** (ریلوے) جمی پٹری ۔

**Fixed rate : (n)** (تجارت) مقررہ شرح ۔

**Fixed roof : (n)** (تعمیرات) اچل چھت ۔

**Fixed star : (n)** ستارہ٭ ثابت : وہ ستارہ جو اپنی جگہ پر قائم رہتا ھے ؛ (فلکیات) تارہ ؛ ستارہ ؛ ثوابت ۔

**Fixed word order : (n)** (لسانیات) مقررہ لفظی ترتیب ۔

**Fixedly : (adv.)** (۱) ٹکٹکی باندھ کر ؛ نظر گاڑ کر؛ مستحکم طورپر ؛ گھور کر ۔ (۲) اچھی طرح ذہن نشین ہوکر ؛ ثابت قدمی سے ؛ پختگی کے ساتھ ۔

**Fixedness : (n)** قیام ؛ اچل ہونا ؛ عدم حرکت ؛ استقلال ؛ جزم ؛ سکون ؛ سختی ؛ ٹھوس پن ؛ انجماد ؛ ثبات ؛ انتصاب ؛ استحکام ؛ بےانحرافیت ؛ عینیت ؛ درستگی ؛ ارتکاز ۔

**Fixer : (n)** (۱) (رنگ یا فوٹو گرافی کی تصویر کو) رنگ پکا کرنے والا ۔ (۲) وہ چیز جو رنگ پکا کرنے کےلئے استعمال کی جائے ۔ (۳) جڑنے والا ؛ جمانے والا ؛ مضبوط کرنےوالا ؛ قائم کرنےوالا ؛ نصب کرنے والا ؛ ٹھیک کرنے والا ؛ درست کرنے والا ؛ تعین کرنے والا ؛ مرکوز کرنےوالا ؛ سخت یا بے لوچ بنا دینے والا ؛ مستقل کردینے والا ؛ سزا دہندہ ۔

**Fixidity : (n)** قیام ؛ حالت ؛ انجماد ؛ ثبات ۔

**Fixing : (n)** (۱) تنصیب ؛ انتصاب ؛ جڑاؤ ۔ (۲) ذہن نشینی ؛ تثبیت ؛ ارتکاز ؛ قائم ؛ مستقل ؛ معین ؛ پختہ ؛ محکم کرنے کا عمل ۔ (۳) ثابت ؛ محکم ؛ غیر متحرک کرنے والا ۔ (٤) (کیمیا) باندھنا ؛ (فوٹو گرافی) ثبتی ؛ تثبیت ؛ فکس کرنا ۔

**Fixing agent : (n)** (کیمیا) باندھنے والا ۔

**Fixing-bath : (n)** (فوٹو گرافی) وہ سیال جس میں بڑی کی ہوئی منفی یا مثبت تصویر کو پختہ کرنے کےلئے ڈبویا یا دھویا جائے ۔

**Fixing fillet : (n)** (تعمیرات) چوب پٹّی ۔

**Fixing fluid : (n)** (کیمیا) سیال ۔

**Fixinig : (n)** (۱) (امریکا) اوزار ؛ آلات ؛ ہتھیار ؛ سازوسامان (کام کرنے کا) ۔ (۲) گوٹ ؛ حاشیہ ؛ لوازمات ؛ کھانے کی چیز کی سجاوٹ ؛ لوھے کی بھٹی کی استرکاری کا سامان ۔

**Fixity : (n)** (۱) قیام ؛ حالت انجماد ؛ قرار ؛ پائداری ؛ استواری ؛ تغیر ناپذیری ؛ غیر تغیریت ؛ غیر نقل پذیری ؛ غیر منقولیت ۔ (۲) (طبیعیات) اشیا کی یہ خاصیت کہ وہ گرمی (حرارت) سے بخارات بن کر نہ اڑیں اور اپنا وزن اصلی حالت پر قائم رکھیں؛ تاب گرما؛ تاب حرارت ۔ (۳) استقلال ؛ استحکام ؛ درستگی ؛ غیر انحرافیت ؛ ارتکاز ؛ مرکوزیت ؛ استقرار ۔

**Fixity of tenure : (n)** قیام ملکیت ؛ دوام ملکیت ؛ حق ملکیت یا حق لگان داری کا مستقل ہونا ۔

**Fixture : (n)** (۱) تثبیت ؛ ترسیخ ؛ تنصیب ؛ قیام ؛ استقلال ؛ انجماد ؛ عدم حرکت ؛ استحکام ؛ ارتکاز ؛ درستگی ۔ (۲) گڑی ہوئی یا بندھی ہوئی شے ؛ مضبوط بندھی ہوئی ۔ (۳) (قانون، جمع میں) اثاثہ ثابت ؛ مکانات یا آراضی سےملحقہ لوازمات جو انسلاک جانداد کے فوراً بعد اُس جانداد غیرمنقولہ ہی کا ایک جزو ہوجاتے ہیں ۔ (٤) پابند ؛ قائم ؛ مستقل رہنے والا ؛ (شخص یا شے) ۔ (٥) (کھیل اورگھوڑ دوڑ وغیرہ کےلئے) مقررہ تاریخ یا دن ؛ مقابلہ ؛ گھوڑ دوڑ وغیرہ ۔ (٦) ثابت ؛ قائم ؛ مستقل ؛ راسخ ؛ محکم ؛ استوار ؛ منجمد ؛ غیر متغیر ؛ مرتکز ہونے کا عمل ۔ (۷) (جمع میں) (امریکا) اوزار ؛ آلات ؛ ہتھیار؛ سازوسامان ؛ لوازمات ؛ تنصیبات ؛ (تعمیرات) تنصیب ۔

**Fizgig/Fisgig : (n) [Origin doubtful.]** (۱) آوارہ گرد عورت ؛ ہرزہ سرا عورت ؛ سبک سر اور غیر سنجیدہ عورت ۔ (۲) چرخ چوں ؛ چکر ؛ چکر جھولا جس میں کاٹھ کےگھوڑے وغیرہ لگے ہوتےہیں اور بچوں کو اس پر بٹھا کر چکر دیاجاتا ھے ؛ (مجازاً) گردش ۔ (۳) کوڑا لٹو ؛ وہ لٹو جسے کوڑا مارکر نچاتے ہیں ۔ (٤) ایک قسم کی آتش بازی ؛ چھچھوندر ؛ ہوائی وغیرہ ؛ رنگ اڑانے کےلئے بارود سےبھری ہوئی نلکی ۔ (٥) بارپون کی ایک قسم ؛ ایک قسم کا برچھا جس سے

وھیل مچھلی کا شکار کیا جاتا ھے نیز (مچھلی کے شکار کےلئے) ایک قسم کا بھالا ۔ (٦) کھلونا نمائشی چیز ؛ نکمی آرائشی چیز ؛ بیکارشے ؛ نکما آدمی ۔ (٧) سائنسی آلات ؛ پرزہ ؛ اوزار میز (جمع میں) ؛ آنکڑا ؛ کانٹا ؛ کانٹا نما ایک آلہ خصوصاً (جراحی) وضع حمل سے متعلق؛ جراحی میں کام آنے والا ایک آلہ ۔ (٨) قدرتی طورپر ، کونی بُک نما عضو یا اُبھار ۔

**Fizz/Fiz : (n)** سَن سَن کر ؛ زَن زَن ؛ سنسناہٹ ؛ چرچراہٹ ؛ سپسپاہٹ ؛ سی سی کی آواز ۔ (٢) شیمپین شراب کی ایک قسم ؛ سنسنانے والی چیز خصوصاً شیمپین ؛ بھاگ دوڑ ؛ ہنگامہ ؛ ہلچل ؛ اضطراری حرجات ؛ حرکت ؛ چلبلاہٹ ۔

**Fizz/Fiz : (v) [Echoic.]** (١) سائیں سائیں کرنا ؛ سنسنانا ؛ سسیانا ؛ سن سن کرنا ؛ سی سی کی آواز نکالنا ؛ چرچرا نا (بتی یا چربی کے جلنے کی آواز) ؛ بز بزانے کی آواز ؛ تھو تھوکی آواز نکالنا؛ زنّائے سے گذرنا یا گھومنا ؛ سی سی کی آواز کے ساتھ حرکت کرنا ۔

**Fizzle : (n)** (١) سی سی ۔(٢) آواز؛ سنسناہٹ ؛ کھدبداہٹ ؛ آہستہ ھواخارج ھونےکاعمل؛پھس ؛ چڑچڑاہٹ ۔ (٣) ناکامی؛ سخت ناکامی ؛ مضحکہ خیز ناکامی ؛ ٹائیں ٹائیں فش ۔

**Fizzle : (v)** (١) آہستہ یا دھیمی آواز سے سی سی کرنا ۔ (٢) سنسنانا ؛ سسیانا ؛ چڑچڑانا ؛ کھد بدانا ؛ پھس پھسانا؛ بزبزانا ۔ (٣) (مجازاً) (خاص کر امریکی روز مرہ) نا کام ھو جانا ؛ نا کام ھونا؛ سخت ناکامی کا سامنا کرنا؛ مضحکہ خیز طورپرناکام ھوجانا؛ ٹائیں ٹائیں فش ھو جانا ۔

**Fizzle out : (v)** نتیجہ غلط نکلنا ؛ ناکام رہنا ؛ قبل ازوقت یاناقص طور سے انجام کو پہنچنا ۔

**Fizzy : (a)** سائیں سائیں جیسی ؛ زن زن کرنے والی ؛ زنائے دار ؛ جو ش میں ؛ کھدبد کر نے والا ؛ (کیمیا) فوّار ؛ اُبال آور ۔

**Fjeld : (n) [Norw.field.]** ایک بلند پتھریلا میدان مرتفع جو اکثر بےشجر ھوتاھے؛ بلند پتھریلی سطح مرتفع ۔

**Fjord :** (جغرافیہ) چٹان کی کھاڑی ؛ فیورڈ ؛ Fiord کا متبادل ۔

**Flabbergast : (v) [Origin unkn.]** (روز مرہ) شش و پنج میں ڈالنا؛ سراسیمہ کرنا ؛ سٹی پٹی بھلا دینا ؛ حیرانی میں ڈالنا؛ متذبذب کرنا؛ حیرت زدہ کرنا ؛ اچنبھے میں ڈالنا ؛ ششدر کرنا ؛ گڈ مڈ یا بےترتیب کردینا ؛ مبہوت کر دینا ۔

**Flabbily : (adv.)** تھل تھل طور پر ؛ پلپلے انداز میں ؛ کمزور یا بےجان طورپر ؛ چپچپے انداز میں ۔

**Flabbiness : (n)** نرمی ؛ لچیلا پن ؛ پلپلا پن ؛ عدم استقلال ؛ کمزوری ؛ ناطاقتی ؛ لُجلُجاپن ؛ چپچپاہٹ ۔

**Flabby : (a) [a modification of Flappy]** (١) ڈھیلا ؛ تھل تھل ؛ پچپچا ؛ لبلبا ؛ پلپلا (گوشت) ؛ لچیلا ؛ نرم ۔ (٢) کمزور ؛ بے جان غیر مستقل (زبان ، چال چلن) ۔ (٣) بے عصب ؛ کمزور ؛ بے ریڑھ ؛ بےطاقت؛ بے رگ ۔(٤) لجلجا؛ چپچپا؛ (نباتیات) پلپلا ۔

**Flabell form/Flabellate : (a)[L.flabellum+-ATE]** (نباتیات، حیوانیات) پنکھے کی شکل کا ؛ پنکھا نما ۔

**Flabelletion : (n) [med. L.flabellatio flabellare.]** (١) (جراحی) پنکھا نما بنا دینا ؛ پنکھے کی طرح پھیلا دینا ۔ (٢) بادزنی ؛ عمل بادزن ؛ پنکھا جھلنا ۔

**Flabelli-: (comb.) [L.flabellum.]** جزو ترکیبی بمعنی "پنکھا نما ؛ شکل یا پنکھا نما ترتیب" ۔

**Flabellifoliate : (a)** پنکھا نما پتیوں والا ؛ پنکھا نما اوراق یا پرتوں والا ۔

**Flabelliform : (n)** پنکھا نما ؛ پنکھےکی شکل کا ؛ پنکھیا ۔

**Flabellinerved : (a)** پنکھا نما عصب والا ؛ پنکھیا عصب والا ۔

**Flabellum/Flabella : (n) [L.]** (١) پنکھا ؛ باد زن ؛ خاص کر اُس پنکھے کےلئے استعمال ھو تا ھے جو مذہبی تقریبات میں لے جایا جاتا ھے ۔ (٢) (سائنس) کسی چیز کا پنکھا نما حصہ ۔

**Flaccid : (a) [L. f.flaccus.]** (١) پلپلا ؛ پچپچا ؛ پولا ؛لٹکتاھوا ؛ نرم ؛ ڈھیلا ڈھالا ؛ جھریاں پڑا ھوا ؛ جھری دار ؛ تھل تھل (گوشت) ۔ (٢) ڈھیلا ؛ جھکا ھوا ؛ لٹکتا ھوا ۔ (٣) کمزور ؛ ناطاقت ؛ ناتواں ؛ بےجان؛ (نباتیات)لچلچا ۔

**Flaccidity : (n)** (١) نرمی ؛ پلپلا پن ؛ کمزوری ؛ ناتوانی ؛ ناطاقتی ۔(٢) ریشم کے کیڑوں کا ایک مرض ۔

**Flaccidly : (adv.)** پلپلے طورپر ؛ ڈھیلے ڈھالے انداز میں ؛ تھل تھل ؛ کمزور طورپر ؛ ناتوانی سے ؛ بے جان انداز میں ۔

**Flaccidness : (n)** پلپلا پن ؛ نرمی ؛ کمزوری ؛ ناتوانی ؛ ناطاقتی ۔

**Flacherie/Flachery : [F.]** ریشم کے کیڑوں کا ایک مرض ۔

**Flacian : (n) [f.Flacius+an.]** فلاسیوس کا پیرو ؛ رقص و سرود کا مخالف ؛ پروٹسٹنٹ عالم دینیات ۔

**Flacian : (a) [F.Clacius+ -AN.]** سولہویں صدی عیسوی کے ایک پروٹسٹنٹ عالم دینیات ؛ فلاسیوس ایلیریکس کا یا اس سے متعلق ؛ جس نے میلانتھون کے نظریات وسیع المشربی (رقص و آواز) کی مخالفت کی تھی ؛ فلاسیوسی ؛ فلاسیوس کے عقائد سے وابستہ ۔

**Flacianism : (n)** فلا سیوسیوں کا اصول یا عقیدہ ۔

**Flack :** (بول چال) کسی چوڑی یا چپٹی چیز سے مارنا ؛ ہلکی تھپکی دینا؛ تھپ تھپانا؛ پروں کو جھاڑنا؛ پر مارنا ؛ پھٹ پھٹانا ؛ پھڑ پھڑانا ؛ دھڑکنا ؛ پھڑکنا ۔

**Flacker : (v) [ME.'flakere.']** دیکھو Flack

**Flacket : (n) [O.N.Fr. flaquet.flasquet.]** فلاسک ؛ بوتل ؛ شراب رکھنے کا استوانہ نما برتن ؛ شراب رکھنے کا پیپا نما برتن ؛ قرابہ ۔

**Flacon : (n) [F.]** ایک چھوٹی ڈاٹ دار بوتل ؛ خصوصاً لخلخے کی شیشی ؛ عطر کی شیشی ۔

**Flag : (n) [First found in Eng.prob.onomato.poeic]** (۱)جھنڈی ؛ جھنڈا ؛ پھریرا ؛ علم ؛ نشان ۔ (۲) (بحری) جھنڈے والے جہاز کا وہ جھنڈا جس سے کپتان یا امیرالبحر کا اصلی رتبہ اور درجہ معلوم ہو ؛ جھنڈے والا جہاز ؛ علم بردار جہاز؛ امیرالبحر ۔ (۳) (کھیل کود) لمبے بال والے شکاری کتے کی یا ملک نیو فونڈ لینڈ کے کتے کی دم نیز (کبھی کبھی) گھوڑے کی دم ۔ (٤) (طباعت) حذف کو ظاہر کرنے کےلئے کمپوزیٹر (حرف چیں) کے ذریعہ لگائے ہوئے نشان ؛ حذف کا نشان ۔ (٥) قومی نشان ۔ (٦) بگلا ؛ زنبق ؛ آبی پودا ؛ (تعمیرات) پرچم ؛ جھنڈی ؛ علم ۔

**Black flag :** (۱) کالا جھنڈا ؛ کالی جھنڈی (موت اور اور سنگین عزائم کے اظہار کےلئے استعمال کیاجاتا ہے) ؛ (جمع) چینی بحری قزاقوں کےلئےمستعمل ہے۔ (۲) دریائی قزاقوں کا جھنڈا (نشان) ۔ (۳) قید خانہ کا جھنڈا (جو کسی کو سولی پر لٹکاتے وقت لگایا جاتا ہے) ۔

**Dip flag :** سلامی کےلئے جھنڈے کو نیچا کر کے پھر چڑھانا ۔

**Red flag :** (۱) لال جھنڈا؛ انقلابی نشان ؛ اشتراکیت یا کسی انقلابی نظم کا عنوان ۔ (۲) نشان جنگ ۔ (۳) خطرے کی علامت ۔

**To hoist or strike ones flag :** (امیر البحر کا) کمان ہاتھ میں لینا یا ترک کرنا ؛ کپتانی یا کمانیر کا درجہ حاصل کرنا ؛ اس رتبے پر کام کرنا یا برطرف ہو جانا ۔

**To lower or strike one's flag :** کسی کے احترام میں جھنڈے کو نیچا کرنا ؛ کسی کے احترام ،اطاعت یا خود سپردگی کی علامت کے طورپر جھنڈے کو نیچا کرنا یا جھکا دینا ؛ جھنڈے کو سلامی کےلئےیا ہارماننے کےطورپر نیچے کر دینا ۔

**White flag :** (۱) سفیدجھنڈا؛ نشان صلح ؛ شان امن ؛ نشان سپردگی ؛ ہتھیار ڈالنے کی علامت ۔ (۲) انقلاب سےپہلے فرانس کا قومی نشان ۔

**Yellow flag :** نشان مرض ؛ پیلا جھنڈا ؛ کسی جہاز پر لگایا ہوا پیلا جھنڈا جو متعدی مرض یا قرنتین کی علامت ہوتا ہے ؛ وہ زردرنگ کا جھنڈا جو ایسے جہازوں پر لگایا جاتا ہے جن میں کوئی متعدی مرض کا مریض ہوتا ہے یا وہ جہاز جو قرنطینہ میں ہو ۔

**Flag : (n) [of obscure origin.]** (۱) ایک قسم کے پودے جن کے چکلے چکلے پتے ہوتے ہیں اورنمناک زمینوں میں اُگتے ہیں خاص کر Iris پودے کی مختلف قسمیں ۔ (۲) (جمع) موٹی چھوٹی گھاس ؛ ادنیٰ قسم کی گھاس ۔ (۳) پودے کی لمبی اور مہین پتی ( Iris یا غلے کے پودوں کی) ۔

**Flag : (n) [M.E.]** (۱) فرش بنانے کےلئے پتھر کی سل ؛ تختہء سنگ ؛ سنگ سنگ فرش ؛ (جمع) ایسی سلوں کابنا ہوا فرش یا روش ۔ (۲) زمین کی سطح مع گھاس وغیرہ ؛ گھاس لگا تختہ جو زمین سے کاٹا یا اکھاڑا جائے ، دوب تختہ ؛ گھاس لگا ڈھیلا ؛ سبزے کا تختہ ؛ گھاس کی تہ جس میں زمین، پتے، جڑیں سب شامل ہوتی ہیں ؛ (تعمیرات) سل ؛ چوکا ۔

**Flag : (n) [Origin unkm.]** (۱) پرند کے ڈینے کی کھو کھلی ٹنڈی ؛ بازو یا دم کا پورا پر ؛ صفار ؛ پر کا بنا ہوا قلم ؛ پر قلم ۔ (۲) شہباز یا مضراب؛ شکرے کی ٹانگوں کا پر ۔

**Flag : (v)** (۱) جھنڈا لگانا یا چڑھانا ؛ جھنڈے سے آراستہ کرنا؛ جھنڈالہرانا ۔ (۲) جھنڈوں سے حدبندی کرنا ۔ (۳) (جھنڈیاں دکھلا کر) اطلاع دینا ؛ خبر دینا یاخبر پہنچانا؛ متنبہ کرنا ۔ (٤) جھنڈی یاایسی ہی کسی چیز کو ہلا کر پھانسنا ؛ طمع دلانا ؛ دام میں لانا (ہرن کو یا کھیل کود میں) ۔

**Flag : (v) [Origin doubtful.]** (۱)لٹکانا؛ ڈھیلا چھوڑنا ؛ لہرانا؛ لٹکنا؛ جھولنا۔(۲) جھکنا؛ کم ہونا ؛ پھیکا پڑنا؛ مرجھانا۔(۳)ٹپکانا ؛ گرانا؛ چھوڑنا۔(٤) تھکاوٹ سے پیچھے رہ جانا ؛ بہت آہستہ چلنا ۔ (۵) بےکیف ہوجانا ؛ سست ہوجانا ؛ سست پڑجانا ؛ کمزور ہو جانا ؛ طاقت نہ رہنا ؛ ناتواں ہو جانا؛ پیلا پڑجانا ؛ کم زور کرنا ۔ (۷) تھکاوٹ کی وجہ سے ڈینوں کو پوری قوت کے ساتھ حرکت نہ دینا ۔ (۸) اٹکانا ؛ رکاوٹ ہونا ۔(۹) نیچا کرنا ؛ جھکانا ؛ افسردہ کرنا ؛ بد دل کرنا ۔

**Flag : (a)** (۱) آویزاں ؛ لٹکا ہوا ؛ معلق ۔(۲) لہراتا ہوا ؛ جھولتا ہوا ؛ لرزاں ؛ رقصاں ۔

**Flag : (v) [f. Flag.]** پتھر کی سلوں سے فرش بنانا ۔

**Flag : (v) [f. Flag (n)]** (۱) بندوق کی نالی کے جوڑ کو جھٹکے سے جوڑ نا یا سخت کرنا ۔(۲) (گیہوں) پودوں کی پتیوں کو چھانٹنا ۔

**Flag-basket : (n)** سرکنڈے سے بنی ہوئی ٹوکری ؛ سرکنڈے کی ٹوکری ۔

**Flag-boat : (n)** کشتی رانی یا کشتیوں کی دوڑ کے مقابلے میں نشان بر دار کشتی ؛ دریائی کھیلوں کے مقابلوں میں جو کشتی بطور نشان ہوتی ہے ۔

**Flag-broom : (n)** ایک قسم کی لمبے دستے والی جھاڑو جو برچ (پتلی ٹہنیوں والا شمالی یورپ کا ایک درخت) کی ٹہنیوں یا کھجور کے پتوں سے بنائی جاتی ہے ۔

**Flag-captain : (n)** جھنڈے والے جہاز کا کپتان ۔

**Flag-day : (n)** (۱) کسی مقصد کے لئے چندہ وصولنے کا دن جو چھوٹی جھنڈیوں یا دوسری علامتوں کی فروخت کے ذریعہ حاصل کیا جاتا ہے اور وہ جھنڈے یا علامتیں اس بات کا ثبوت ہوتی ہیں کہ چندہ دے دیا ہے ۔(۲) امریکا کے قومی نشان کے اعزاز میں ١٤/جون کو منائی جانے والی سالانہ تقریب ۔

**Flag-leaf : (n)** زنبق ؛ آئرس ؛ سوسنی قزحی پھول دار درختوں کی ایک قسم جن کے پتے چکلے ہوتے ہیں ۔

**Flag-lieutenent : (n)** امیرالبحر کا اے ڈی سی (اے ڈی کانگ)۔

**Flag list : (n)** اعلیٰ بحری عہدیداروں کےناموں کی فہرست جس میں امیرالبحر نائب امیر البحر اور اس سے نیچے کے افسروں کے نام درج ہوتے ہیں ۔

**Flag-man : (n)** (۱) جھنڈی دکھانے والا ۔(۲) گھوڑ دوڑ میں جھنڈی ہلانے والا ۔

**Flag- officer : (n)** (جہاز رانی) علم بردار افسر ؛ افسر پرچم دار ؛ امیر البحر ، نائب امیر البحر یا اس سے نیچے کا افسر (امریکی بحریہ میں) ایک اسکواڈرن کا افسر ۔

**Flag (of truce) : (n)** صلح کی گفتگو کی خواہش ظاہر کرنے کےلئے دشمن کا سفید جھنڈا؛ نشان صلح کے ساتھ بھیجا ہوا آدمی یا جہاز ؛ سفید جھنڈا جو التوائے جنگ کی علامت سمجھاجاتا ہے ۔

**Flag-pay : (n)** امیر البحر کی تنخواہ ۔

**Flag-rank : (n)** امیر البحر کا منصب ۔

**Flag-root : (n)** ایک قسم کا امریکی پودا اور اس کی جڑ ۔

**Flag-share : (n)** انعام کی رقم میں امیر البحر کا حصہ (آٹھواں حصہ)۔

**Flag-ship/Flag ship : (n)** وہ جہاز جس پر امیرالبحر کاجھنڈا لگا ہو ؛ وہ جہاز جس پر امیر البحر کام کر رہاہو ۔

**Flag-staff/Flag staff/-staves : (n)** بانس جس پر جھنڈا لگایا جاتا ہے ۔

**Flag-station : (n)** (ریلوے کا) وہ اسٹیشن جہاں ٹرین صرف اس وقت ٹھہرتی ہے جب وہ جھنڈی دکھا کر ٹھہرائی جائے ورنہ معمولاً نہیں ٹھہرتی ۔

**Flag-stone/Flag stone : (n)** (۱) پتھر کی سِل جس سے فرش بناتے ہیں ؛ سنگ فرش ؛ پتھر کی سِلوں سے بنا ہوا فرش ؛ تختۂ سنگ ؛ فرشی پتھر ؛ چوکا ۔(۲) ریتیلا پتھر جو بہ آسانی ورق ورق ہوجاتا ہے ؛ پرت دار ؛ سِل بنائے جانے کے لائق پتھر ۔

**Flag-wagging : (n)** (فوجی عامیانہ) جھنڈوں سے اشارہ کرنا۔

**Flag-waver : (n)** شورش کرنے والا ؛ علم بردار بغاوت ؛ شورشی ؛ فسادی ؛ جھنڈا ہلانے والا ؛ جارحانہ وطن پرستی کا حامی ؛ وطن پرستی کا جذبہ اُبھارنے والا نغمہ ۔

**Flag-worm : (n)** آئرس پودوں کی جڑوں میں پایا جانے والا ایک کیڑا جسے بنسی باز استعمال کرتے ہیں۔

Flagellant : (n) کوڑے مار ۔

Flagellant : (a) اپنے تیئں کوڑے مارنے والا ؛ جو اپنے تئیں ضیق میں ڈالتا ہو ؛ مذہبی جرائم کا سزا یافتہ ۔

Flagellant : (n) (۱) ۱۳ویں صدی عیسوی کے ایک فرقے کا کٹّر رکن جو مذہبی تادیب کے خیال سے خود اپنی سرزنش کرتا تھا ۔ (۲) وہ شخص جو خود اپنے آپ کو یا کسی دوسرے کو سرزنش کے طور پر زدو کوب کرتا ہو ؛ زنا کے جرم میں پاداش یا سزا (درّے بازی وغیرہ) ۔

Flagellantism : (n) خود کوبی ؛ خود سزائی ؛ مذہبی حکم کے تحت دُرّہ لگانے یا اپنی سرزنش خود کرنے کا عقیدہ ۔

Flagellate : (v) [L.f. flagellum.] (۱) کوڑا مارنا ؛ تازیانہ مارنا؛ سزا دینا؛ تادیب کرنا؛ سرزنش کرنا ۔ (۲) ایذا پہنچانا ؛ اذیت پہنچانا ؛ مبتلائے آلام کرنا ۔ (۳) اپنے آپ کو ضیق میں ڈالنا ۔

Flagellate : (a) (۱) چابک دار ؛ چابک نما ؛ چابک کی شکل کا ؛ تازك نما۔ (۲) (نباتیات) بیل کی شاخ سے متعلق ؛ بیل ؛ الگ سے جڑ پکڑنے والی (کسی بیل کی شاخ ) ؛ اس قسم کی شاخوں والا ؛ چابك نما شاخوں والا ۔ (۳) (حیوانیات) سوطیہ ۔

Flagellated : (a) (نباتیات، حیوانیات) چابك دار ؛ الگ سے جڑ پکڑنے والی شاخوں والا ؛ چابك نما شاخوں والا ؛ تاژك دار ۔

Flagellation : (n) [L.flagellationem.] (۱) اپنے تیئں ضیق میں ڈالنا؛ کوڑے لگانا؛ ایذا رسانی؛ (طب) سوطیت؛ چابك زنی؛ شلاق زنی ؛ تازیانہ لگانے کا عمل ؛ تعذیب کرنے کا عمل ؛ تعذیب خصوصاً عیسیٰ علیہ السلام پر کی گئی چابك زنی یا اس واقعہ کی تصویر ۔

Flagellator : (n) [f. L. flagellare.] شلاق زنندہ ؛ تازیانہ مارنے والا ؛ چابك لگانے والا؛ کوڑے لگانے والا ؛ سرزنش کنندہ ؛ تیرھویں صدی عیسویں کے ایك مذہبی فرقے کا وہ رکن جو جرائم کےلئے اپنی سرزنش آپ کرتا تھا ۔

Flagellatory : (a) مذہبی تعذیب یا سرزنش سے متعلق؛ کوڑے لگانے سے متعلق جس سے تکلیف پہونچے ۔

Flagelliform : (a) (نباتیات،حیوانیات) چابك نما چابك کی شکل کا ؛ سوط نما ؛ تازیانہ مانند ؛ شلاقی ؛ تاژك وار ؛ باریك و دراز ۔

Flagelliopore : (n) (نباتیات) سوطی بذرہ ؛ سویطہ ۔

Flagellosis : (n) (طب) سوطی مرض ۔

Flagellula : (n) (حیوانیات) سویطہ ۔

Flagellum/Flagela : (n) (۱) (نباتیات) بیل ؛ بیل کی شاخ ؛ بالا روندہ ؛ لیف ؛ (حیوانیات) پلك کی شکل کا حصہ ؛ مہمیز نما زائدہ ۔ (۲) (مزاحاً) شلاق ؛ تازیانہ ؛ چابك ؛ کوڑا ؛ قمچی ؛ (حیوانیات) سوطہ ؛ (نباتیات) بیل ۔

Flageolet : (n) (۱) بانسری ؛ نے ؛ نفیری ۔ (۲) بانسری کی آواز والا ؛ آرگن کاپردہ ۔

Flageolet : (n) [F. corruption of Fageolet] سیم (پھلی) کی ایك قسم ؛ لوبیا سبز فرانسیسی ۔

Flageolet tones : (n) تار والے سازوں کے طبعی آہنگ ۔

Flagginess : (n) (۱) ماندگی ؛ افسردگی ؛ بدمزگی ؛ ناتوانی ؛ اضمحلال ؛ سستی؛ پژمردگی ۔ (۲) نرمی ؛ ڈھیلا پن ؛ پلپلاپن ۔

Flagging : (n) (۱) لہرانا ؛ لٹکانے وغیرہ کا عمل ۔ (۲) ماندی ؛ بے کیفی ؛ سستی ؛ ضعف ؛ پژمردگی ؛ کمزوری ؛ ناطاقتی؛ ناتوانی ۔ (۳) سست روی؛ سست رفتاری ؛ سستی ؛ ماندگی ؛ افسردگی ؛ پژمردگی ؛ سرد دلی ؛ پھیکاپن (منصف، کھیل کود ، مباحثےوغیرہ کا) ۔

Flagging : (n) سنگ فرش ؛ سنگ فرش کاری ؛ پتھر کی سلوں سے فرش بنانا ؛ پتھر کی سلیں جن سے فرش بنا یا گیا ہو ؛ ایسا بنا ہوا فرش ۔

Flagging : (n) پتھر کی سلوں سے فرش بنانا ؛ فرش ۔

Flagging : (a) پژمردہ کن ؛ افسردہ کناں ؛ ضعف آور ؛ ماندگی آور ؛ لٹکانے والا ؛ جھکانے والا ؛ مرجھا دینے والا ؛ سرد کردینے والا ؛ سست کردینے والا ؛ مضمحل کردینے والا ۔

Flaggingly : (adv.) پژمردہ کن طورپر ؛ تھکا دینے والے انداز میں ؛ افسردہ کن طور پر مضمحل کن انداز میں ۔

Flaggy : (a) (۱) نیستاں ؛ نے دار ؛ آئرس قسم کی گھاس والی جگہ ؛ وہ جگہ جہاں دھار دار پتیوں والی گھاس ہو ؛ نانچہ ؛ نے سےبنا ہوا ؛ دھار دار پتیوں والی گھاس سےبنا ہوا ؛ دھاردار پتیوں جیسا ۔ (۲) (غلے، پیال ، بھوسے وغیرہ) لمبی دھار دار پتیوں والا ۔

**Flaggy : (a)** (۱) پژمردہ ؛ افسردہ ؛ بدمزہ ؛ ناتواں ؛ سست ؛ تھکاہارا ہوا ؛ بے دم ؛ بےجان ؛ مضمحل ؛ ہمت ہارے ہوئے ؛ جی چھوڑے ہوئے ۔(۲) ڈھیلا ؛ تھل تھل ؛ پولا ؛ پلپلا ؛ لٹکتا ہوا ؛ نرم ۔

**Flaggy : (n)** جہاں موٹی چھوٹی گھاس کثرت سے پائی جاتی ہے ۔

**Flaggy : (a)** متورق ؛ ورق دار ؛ ورق ورق ہونے والا ؛ ٹوٹ کر سلوں میں تبدیل ہوجانے والا (سنگ فرش کی طرح)۔

**Flagitate : (v)[L.flagitate.]** سنجیدگی سے التماس کرنا ؛ پُراشتیاق طور پر التجا کرنا ؛ منت سماجت کرنا؛ سخت اصرار کرنا ؛ پیچھے پڑجانا (شاذ)۔

**Flagitation : (n)** منت سماجت ؛ بےحد اصرار ؛ پیچھےپڑجانا ۔

**Flagitious : (a) [L.Flagitiosis.]** (۱) مہاپاپی ؛ گناہ گار؛ مردود؛ شریر ؛ بدکار ؛ اکفر ؛ فاسق ؛ فاجر ؛ بدنام ؛ رسوا ؛ ملعون ؛ مطعون خلائق ؛ روسیاہ ؛ قابل نفرت ؛ قابل لعنت ؛ ذلیل ؛ خبیث ۔(۲) ظالمانہ ؛ سفاکانہ ؛ خبیثانہ ؛ ناپاک ؛ وحشیانہ ؛ شیطانی ؛ قبیح ؛ فاسقانہ؛ فاجرانہ؛ منافقانہ ؛ (عمل ، کردار وغیرہ)۔

**Flagitiously : (adv.)** شرارت سے ؛ بدکاری سے ؛ فاسقانہ طور پر ؛ گنہگاری سے ؛ ذلیل طور پر ؛ خبیثانہ انداز میں ۔

**Flagitiousness : (n)** پاپی پن ؛ فسق ؛ فجور ؛ گناہ ؛ خباثت ؛ شیطنت ؛ منافقت ؛ ملعونیت ۔

**Flagon : (n) [Late M.E. flakon.]** (۱) صراحی ؛ ایک قسم کا ٹونٹی دار برتن ؛ کھانے کی میز پر شراب رکھنے کا ظرف ۔ (۲) ٹونٹی دار ظرف عشائے ربانی میں استعمال کےلئے ۔ (۳) (شراب فروشوں کی اصطلاح) گول اورچپٹی سی بوتل جس میں دو بوتل بھر شراب سماتی ہے ۔ (٤) فلاگن میں سمانے والی مقدارنیز فلاگن اور اس میں بھری ہوئی چیز ۔

**Flagrancy : (n) [L.flagrantio.]** (۱) علانیہ پن ؛ سنگینی (جرم وغیرہ کی) ۔(۲) جرم ؛ سنگین بداخلاقی ؛ ننگ انسانیت ؛ (فعل) ہولناکی ؛ نفرت انگیزی ۔

**Flagrant : (a)** (۱) کھلاھوا ؛ برملا؛ آشکارا؛ اعلانیہ ؛ سنگین ؛ بڑا؛ کبیر؛ سخت (جرم یا مجرم)؛ اہانت آمیز ؛ بدنام کن ؛ ظاہر ؛ بین ۔(۲) بھڑکتا ہوا ؛ شعلہ فشاں ؛ روشن ؛ نمایاں ۔

**Flagrant error : (n)** فاش غلطی ؛ خطائے کبیر ۔

**Flagrante delicto : (n)** رنگے ہاتھوں ؛ جرم کرتے ہوئے ۔

**In flagrante delicto :** Flagrante delicto دیکھو

**Flagrantly : (adv.)** کھلے بندوں ؛ علانیہ طورپر ؛ مبینہ طور پر ۔

**Flail : (n) [OE.flegal.]** (۱) بال سے اناج نکالنے کا آلہ ؛ خرمن کوب ؛ گندم کوب ؛ سلارا ؛ سمانٹ ؛ پوڑ ؛ ہاتھوں کے ذریعہ بالیوں سے اناج نکالنے کا لکڑی کا بنا ہوا ایک آلہ ۔ (۲) اس آلے سے مشابہ ایک فوجی ہتھیار ؛ جو لوہے کا بنا ہوتا ہےاور جس کےمار کرنے والے حصے پر لوہے کی نوکدار سلاخیں لگی ہوتی ہیں ۔

**Flail : (v)** (۱) کوڑا مارنا ؛ چابک زنی ؛ شلاق زنی ؛ قمچی مارنا ؛ ڈنڈے مارنا ؛ کوٹنا ؛ پیٹنا ؛ گندم کوبی کرنا ؛ خرمن کو بی کرنا ۔ (۲) فلیل سے فلیل کی طرح مارنا یا کوٹنا یا پیٹنا ۔ (۳) فلیل کےذریعہ بالیوں سےاناج نکالنا ۔ (٤) کوڑا مار مار کر چلانا ۔

**Protestant flail :** (انگریزی تاریخ) جستہ بھرا ہوا ایک چھوٹا ہتھیار جو پاپائی پلاٹ کے وقت پروٹسٹنٹ عیسائی کے لئے رہتے تھے ۔

**Flail joint : (n)** (طب) ڈھیلا جوڑ ؛ مفصلِ نرم ۔

**Flail-stone : (n)** ایک سوراخ دار لمبا پتھر جسے بالیوں سے اناج نکالنے یا سَن کوٹنے کے آلے کےطور پر استعمال کیا جاتا تھا ۔

**Flair : (n) [OFr.'flair.]** قوت شامّہ ؛ جبلی یاوجدانی صلاحیت امتیاز ؛ حاسہء تمیز ؛ بویندگی ؛ شامہء سگ ؛ قوت تشخیص (مجازاً) فراست ؛ تمایل ؛ استعداد طبیعی ؛ خصیصہ ۔

**Flair/Flare : (n) [Cf. OF.'flair.']** شعاعیہ ؛ شارک مچھلی سے مشابہ سمندر کی بڑی مچھلیوں کا ایک خاندان ؛ راسیہ (ماہی) ؛ اسکیٹ مچھلی ۔

**Flair : (n)** Flare کا متبادل ۔

**Flak/Flack : (n)** (۱) انٹی ایرکرافٹ گن ؛ طیارہ شکن توپ ؛ توپ خانہ ضد ہوائی ۔(۲) طیارہ شکن توپ کے گولے ۔

**Flak suit/-vest : (n)** شرنیل گولیوں سے بچنے کے لئے ایک قسم کی زرہ ۔

**Flake : (n) [Origin doubtful.]** (۱) ہلکا روئی کی شکل کا گچھا یا گچھا (خاص کر برف کا) تکّہ ؛ تکّہ کوچك ؛ ورقہ ؛پوستہ ؛ فلس؛ دانہ (ورق) ۔ (۲) جلے ہوئےمادے کی اوپر کی پپڑی ۔ (۳) پتلا اور چوڑا سا چھلکا ؛ چیلی ۔ (٤) مچھلی کےمختلف حصے ۔(٥) تہ ؛ پرت؛ طبق ؛ پپڑی ؛ پاپڑ (روٹی کا) چھلکا ؛ فلس ماہی، بھوسا ۔(٦) دھاری دار پنکھڑیوں کا پھول ؛ پلك کی قسم کا دھاری دار پنکھڑیوں والےپھول کی ایك قسم ۔(۷) چنگاری؛ شرارہ ؛ کسی جلتی ہوئی شے سے اُڑنے والی روشن چنگاری ۔ (۸) طبقہ ؛ پرت ؛ تراشہ ؛ ورق ؛ غشا ؛ قشر؛ جھلی ؛ برف کی بہتی ہوئی چادر ۔(۹) بالوں کا گچھا؛ گلولہ٭ پشم؛ متوازی دھاگوں یا ریشوں کا گچھا ۔(۱۰) (طب) گالا ؛ فلس ؛ پپڑی (کیمیا) تہ ؛ پرت ؛ طبق ۔

Snow flake : برف کا گالا ۔

**Flake : (n) [Origin doubtful.]** (۱) ٹٹی کی بنی ہوئی دیوار یا روك ؛ عارضی گیٹ ؛ ٹاٹر ؛ ٹٹی (روزمرہ) ۔ (۲) اشیائے خوردونوش رکھنے کی الماری یا خانہ ؛ کیك وغیرہ رکھنے کی الماری یا خانہ ۔ (۳) وہ چبوترہ جہاں مچھلیاں سکھائی جاتی ہیں ؛ مچھلیاں سکھانے کی الماری ؛ بکس ؛ چبوترہ ؛ مچان ۔(٤) جہاز کی پہلو میں لٹکتی ہوئی مچان جس پر بیٹھ کر جہاز کی درزوں یا شگافوں کو بھراجاتا ھے۔ (٥) (کان کنی) تختوں سےبنی ہوئی ایك فریم جسے ہَوا یا پانی سے بچاؤ کے لئے پناہ گاہ کے طور پر استعمال کیا جاتاھے۔

**Flake : (v)** (۱) گرنا ؛ جھڑنا ؛ جھڑکانا ؛ برف کے گالوں کی طرح گرنا ۔(۲) چھلکوں سے چھلکوں کی طرح ڈھك دینا ؛ کسی چیز پر چھوٹے نشان ڈالنا ؛ دھبے ڈالنا ؛ مختلف رنگوں سےرنگنا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں یا فلسوں سے یا اُن کی مانند ڈھك دینا ۔(۳) تاشیں بنانا ؛ ٹکڑا ٹکڑا کرنا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے میں تقسیم کرنا ؛ پرتیں ادھیڑنا ؛ ورق ورق کرنا؛ چھلکے اُتارنا ؛ طبق در طبق جدا کرنا ؛ تہ بہ تہ جدا کرنا ؛ پپڑیاں الگ کرنا ۔(٤) پپڑیاں بن جانا ؛ پرتیں اُدھڑنا ؛ ورق ورق ھوجانا ؛ٹکڑے ٹکڑے ھوجانا ؛ باریك اور چھوٹے چھوٹےٹکڑوں میں بکھر جانا ؛ ورقہ اُدھڑنا ؛ دانہ دانہ (برف کی طرح) ھو جانا۔ (٥) خطوط کھینچنا؛ دھاریاں ڈالنا ؛ لکیریں بنانا؛ مخطّط کرنا (خصوصاً رنگوں سے)۔

**Flake-knite : (n)** زمانہ٭ ماقبل تاریخ میں چھُری کے طورپر استعمال ھوتی والا سخت پتھر کا ایك ٹکڑا ؛ قدیم سنگی چاقو ۔

**Flake scar : (n)** (تاریخ) پرت کا نشان ۔

**Flake-stand : (n)** قرن بیق کی نلکی کو ٹھنڈارکھنے والا لگن یاحوض۔

**Flake white : (n)** وہ رنگ جو خالص ترین سیسے کی سفید پپڑیوں سےبناتے ہیں ۔

**Flaker : (n)** (۱) توپ یابندوق کےلئے چقماق سےآگ پیدا کرنے والا ۔(۲) چقماق سے آگ پیدا کرنے کا ایك آلہ ۔ (۳) مچھلیوں کو صاف کرکے مچان پر سکھانے والا مزدور یا کارندہ ۔

**Flakily : (adv.)** دانہ دار کرکے ؛ قاشیں بناکر ؛ خطو ط کھینچ کر ؛ مخطّط کرکے؛ ٹکڑے ٹکڑے کرکے ؛ پرتیں ادُھیڑ کر ۔

**Flakiness : (n)** ٹکڑے ٹکڑے ھونے کی صفت یا کیفیت ؛ ورق ورق ؛ ٹکڑا ٹکڑا ۔

**Flaking : (n)** تہ داری ؛ پرت داری ؛ ورق ورق ھونا ؛ مخطط یا دھاری دار ھونا ۔

Fish flaking : (تاریخ) مچھلی جیسی پرت اتارنا ۔

Free flaking : (تاریخ) غیر محدود پرت اتارنا ۔

Pris matic flaking : (تاریخ) منشوری پرت اتارنا ۔

Secon dary flaking : (تاریخ) ثانوی پرت اتارنا ۔

Step flacking : (تاریخ) زینہ نما پرت اتارنا ۔

Tool flaking : (تاریخ) پرت اتارنے کا اوزار ۔

**Flaky : (a)** Flake کی شکل یا حالت کا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کیاھوا ؛ دانہ دانہ کیا ھوا ؛ ورقہ ورقہ ؛ فلسی ؛ دانہ دانہ (مثل برف) ؛ پرتیں اُدھیڑا ھوا ؛ ڈھیلا ڈھالا ؛ جومضبوطی سے کساھوا نہ ھو ؛ چھلکا چھلکا ؛ پوستہ پوستہ ؛ فلسی دار ؛ پرت دار ۔

**Flaky fir : (n)** چین کا ایك سدا بہار درخت ۔

**Flam : (n) [Origin unkl.]** (۱) جھوٹی کہانی ؛ بناوٹی بات ؛ بہانہ ؛ دھوکا؛ فریب؛ چھل ؛ جعل ؛ مکر ؛ حیلہ ؛ خدع ؛ جعل سازی ؛ چال بازی ؛ دام ؛ تزویر ؛ ابلہ ، فریبی ؛ ریا کاری ؛ دھو کے کی ٹٹی ۔ (۲) مکّار ؛ جعل ساز ؛ ٹھگ ؛ فریبی ؛ دغاباز ؛ رنگا سیار ؛ بگلا بھگت ؛ للّو پتو کرنے والا ؛ بہلاوے میں رکھنے والا۔

**Flam** : (n) [Prob. Echoic.] ڈھول یا نقارہ بجا کر کسی بات کا اشارہ ؛ جس میں نقارے کی آواز دوضربی ہوتی ہے، پہلی ضرب تیز اور دوسری ہلکی ہوتی ہے ۔

**Flam** : (n) مکر وفریب کرنا ؛ حیلہ بازی کرنا ؛ دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ جھوٹ بول کر فریب دینا ؛ چھل کرنا؛ خوشامد کر کے دھوکا دینا ؛ مکّاری کرنا ؛ ریا کاری کرنا (اب روزمرہ اور امریکا میں مستعمل ہے) ۔

**Flam beau** : (n) [med. L.'falmbellum.'] مشعل (خاص کر وہ جو موٹی موٹی موم بتیوں سےبنائی جاتی ہے) ؛ جلتی ہوئی مشعل ۔

**Flam borougy** : (n) ایک قسم کاقدیم انگریزی رقصِ شمشیر ۔

**Flamboyant** : (a) [F. flamboyant.] (۱) (فرانس کی پندرھویں اورسولھویں عیسویں کی عمارتوں میں) چراغ کی لو کی طرح لہر دار خطوں کی صورت کا بنا ہوا ؛ لہر دار خطوط والا ؛ متخالف خمیدگی والے شعلہ نما خطوط والا؛ نہایت سجا ہوا ؛ آراستہ ؛ بھڑک دار؛ مزین ؛ پھول بوٹوں کی کیلوں سے آراستہ ؛ بھڑکیلے طور پر آراستہ ۔ (۲) موج کی شکل کا؛ موج دار؛ لہر دار؛ لہریہ ؛ مشعل نما (خاص کر تلوار کےلئے آتا ہے) ۔ (۳) شوخ رنگ کا؛ شعلہ رنگ ؛ دمکتا ہوا ؛ درخشاں ۔ (٤) نمائشی ؛ زرق برق ؛ پر تکلف ؛ شاندار ؛ بہت رنگین ؛ مجلل ۔ (٥) بے دریغ ۔ (٦) شعلہ دار ۔ (۷) (تعمیرات) بھڑکیلا ؛ فروزاں ۔ (۸) (گاتھی) لہر ۔

**Falmboyant** : (n) (۱) مختلف رنگوں سے رنگین لہریہ ۔ (۲) شعلہ کے رنگ کے پھول ؛ شعلہ رنگ پھولوں والے پودوں کا نام ۔ (۳) گلِ طاؤس ۔

**Flame** : (n) [L.'famma.'] (۱) چراغ کی لو ؛ شعلہ ۔ (۲) بھڑکتی ہوئی آگ ۔ (۳) تیز روشنی ۔ (٤) (مجازاً) تیز رنگ ؛ شوخ رنگ ؛ چمک دمک ؛ آب وتاب ؛ تابانی ؛ شوخ رنگی ؛ بھڑکیلا پن ؛ آگ کاسا لال (رنگ) ؛ آتشی رنگ ۔ (٥) جذبہ ؛ جذبۂ عشق ؛ شورِ عشق ؛ محبوب ؛ معشوق (مزاحاً) ۔ (٦) پروانۂ بعض برطانوی پتنگوں کا نام ۔ (۷) نقطۂ اشتعال تک گرم کیا ہوا بخار یا بھاپ ؛ مشتعل گیس ؛ جلتی ہوئی گیس نیز مجازاً ۔ (۸) (جمع میں) (The کے ساتھ) آگ ؛ آتش ۔ (۹) قابل دید احتراق یا افروختگی کی حالت ؛ نمایاں اشتعال پذیری کی حالت ؛ (زخم وغیرہ کی) سوزش اور ورم ؛ (مجازاً) برہمی ؛ اشتعال ؛ جوش ؛ ہیجان ؛ برافروختگی ؛ برانگیختی ؛ حرارت ؛ احتراق ۔ (۱۰) روشنی کی تیز کرن یا شعاع ۔ (۱۱) شعلہ مانند شے ؛ آتشیں ؛ آتش مثال ؛ شعلہ نما ؛ شعلہ مثل شے ۔ (۱۲) درخشندگی ؛ تابناکی ؛ تابش ۔ (۱۳) گہرے سرخ رنگ کی نارنگی (کیمیا) شعلہ ۔

An old flame of mine : (مذاقیہ) معشوق ؛ محبوب ۔

The flames : بھسم کرنے والی آگ ۔

To fan the flame : آتش شوق کو بھڑکانا ۔

**Flame** : (v) (۱) جلنا ؛ ابلنا ؛ شعلہ بار ہونا ؛ شعلے نکالنا؛ لَو اُٹھنا؛ شعلہ اُٹھنا؛ دہکنا۔ (۲) (جذبہ کا) بھڑک اٹھنا ؛ مشتعل ہونا ؛ جذبات کا شعلہ بار ہونا ۔ (۳) (شخص کا) آگ بگولا ہوجانا ؛ بگڑبیٹھنا ؛ مشتعل ہونا ؛ غصے کی آگ کا بھڑک اٹھنا ؛ شعلہ بار یا خشمگیں آنکھوں سے دیکھنا ؛ جذباتی نگاہ سے دیکھنا ۔ (٤) چمکنا؛ روشن ہونا ؛ دمکنا؛ لپکنا ؛ مشتعل ۔ (٥) روشنی سے اشارہ کرنا ۔ (٦) آگ یا شعلے پر رکھنا ؛ شعلوں کی زد میں ہونا ؛ شعلوں کی لپٹ میں ہونا ۔ (۷) شعلے کی طرح روشن ہونا ؛ شعلہ نماہونا ؛ شعلہ رنگ ہونا ۔ (۸) شعلے کی طرح حرکت کرنا؛ لپکنا؛لہرانا؛لپکنا؛ لرزاں وفروزاں ہونا ۔

**Flame arc** : (n) (کیمیا) شعلہ قوس ۔

**Flame-bearer** : (n) ایک قسم کی چڑیا جس کے پروں سے اُڑتے وقت گنگناہٹ سی آواز ہوتی ہے ۔

**Flame-bed** : (n) (بھاپ انجن) آتشیں اینٹ سے بنےہوئےفرش والا آتش دان ؛ شعلہ فرش ۔

**Flame-bridge** : (n) بھٹی کے فرش پر بنائی ہوئی دیوار جس کی وجہ سے شعلے بوائلر کےپیندے سےٹکراتے ہیں ؛ شعلہ پُل ۔

**Flame cell** : (n) (حیوانیات) شعلہ خلیہ ؛ اخراجی خلیہ ؛ (کیمیا) شعلے کا خانہ ۔

**Flame-chamber** : (n) (بھاپ انجن) شعلہ پُل کےمعاًپیچھےوالی جگہ جس میں پُل کے اوپر سے گذرنے والی آتش گیر گیسوں کی اشتعال پذیری مکمل ہوتی ہے ۔

**Flame-colour** : (n) شعلہ رنگ ؛ شعلے کا رنگ ؛ شوخ سرخی مائل زرد یا نارنجی رنگ ۔

Flame-coloured : (a) شعلہ رنگ ؛ شعلے کے رنگ کا ؛ شوخ سرخی مائل زرد یا نارنجی رنگ کا ۔

Flame-engine : (n) گیس انجن کا پرانا نام ۔

Flame-flower : (n) ایک قسم کا پھول ۔

Flame-furnace : (n) وہ بھٹی جس میں دھات یا کچی دھات براہ راست شعلوں پر رکھی جاتی ہےلیکن ایندھن سے اُس کا تعلق نہیں ہو تا ہے ۔

Flame-kiln : (n) (۱) دیکھو Flame furnace ۔(۲) گہرے سرخ یا قرمزی رنگ کے پھولوں والے پودوں کےناموں میں آتا ہے ۔

Flame proof : (a) شعلہ روک ۔

Flame spreader : (n) شعلے کو پھیلا نے والا ۔

Flame temperature : (n) (کیمیا) تپش شعلہ ۔

Flame test : (n) (کیمیا) شعلہ کی جانچ ۔

Flame-tree : (n) (۱) شمالی ساؤتھ ویلز کا ایک درخت ۔ (۲) مغربی آسٹریلیا کا ایک درخت ۔ (۳) پلاس کا درخت ؛ ڈھاپ ۔

Flame thrower : (n) آتش پاش ؛ شعلہ انداز ۔

Flame up : (v) (۱) شرماجانا ۔(۲) لو یا شعلہ کی طرح ہلنا یا کپکپانا ۔

Flameless : (a) بےشعلہ ؛ بغیر شعلے کے جلتاھوا؛ (شعر میں) جذبات سے محروم ؛ جذبے سےخالی ۔

Flamelet : (n) ہلکا شعلہ ؛ خفیف شعلہ ۔

Flamen : (n)[ME.] (۱) (روما قدیم) پروہت (جو خاص ایک دیوتا کا پجاری ہوتاھے) نیز دوسرے پروہت ۔ (۲) من متھ جفری نےلاطینی الفاظ Flamen اور Archi flamen کو ملحدبرطانیہ کےپرو ہتوں کے دو درجوں کو ظاہر کرنے کےلئے استعمال کیاتھا جن کے بارے میں یہ کہا جاتاھے کہ بشپ اور آرک بشپ کے ذریعہ جزیرے کے مذہب کی تبدیلی کے موقع پر بدل دیا گیا تھا ۔ (۳) (تاریخ) نقلی ؛ جعلی ؛ ادعائی ۔

Flamen Dialis : (n) (تاریخ) جو پیٹرکاپجاری (رومن مذہب)۔

Flamer : (n) اشتعال دلانے والا ؛ روشن کرنے والا ؛ شعلہ بر ؛ شعلہ بردار ؛ شعلہ آور ؛ روشنی سے اشارہ کرنے والا ۔

Flaming : (a) (۱) نہایت گرم ؛ تیز ؛ اتنا گرم کہ جل جائے ۔ (۲) شوخ رنگ کا ؛ تیز رنگ کا ؛ بھڑکیلا ؛ برافرختہ ؛ برانگیختہ ؛ جلتا ہوا ۔(۳) (مجازاً) مبالغہ آمیز ؛ بہت زیادہ تعریف کرنے والا ۔ (٤) شعلہ فشاں ؛ شعلہ ور؛ شعلوں کی لپیٹ میں ؛ فروزاں؛ سوزاں ؛ مشتعل ؛ (مجازاً) آگ بگولہ ؛ غضب ناک ؛ جذبات کی رو میں ۔ (۵) روشن ؛ درخشاں ؛ چمکتا ہوا؛ دہکتا ہوا؛ جلتا ہوا ؛ دمکتا ہوا ۔(٦) بہت تیز اور روشن ؛ شعلہ بار ۔ (۷) واضح ؛ گہرا (تصور، نقش) ۔ (۸) سرخ انگارا ؛ آتشیں ؛ تپانے والا (مجازاً) پرشوق ؛ سر گرم ؛ تند؛ جوش انگیز (آدمی یا جذبات) ۔ (۹) سنگین ؛ کبیر ؛ سخت (جرم) متوحش ؛ وحشت ناک ؛ حیرت انگیز ۔ (۱۰)روشن ؛ برملا؛ آشکارا ؛ کھلاھوا ؛ اعلانیہ ۔ (۱۱) شعلہ رنگ ؛ شعلہ نما ؛ شعلہ مانند ؛ آتشیں ؛ لرزاں ؛ فروزاں ؛ مختلف رنگوں سے رنگیں لہریا ؛ مخطط ؛ دھاری دار ۔(۱۲) چراغ کی لو کی طرح کےلہر دارخطوں کی صورت کا بنا ہوا ۔ (۱۳) (کیمیا) شعلہ خیز ؛ تیز گرم ؛ مبالغہ آمیز ۔

Flaming disharge : (n) (برقیات) شعلہ دار اخراج ۔

A flaming description : مبالغہ آمیز بیان ۔

Flamingly : (adv.) شعلہ صفت اندازمیں ؛ شعلہ فشاں ہوکر ؛ شوخی سے ؛ تیزی سے ؛ بھڑکیلے طورپر ؛ غضب ناک ہوکر ؛ بر انگیختہ ہوکر ؛ شعلہ بار انداز میں ؛ مبالغہ آمیز طورپر ۔

Flamingo : (n)[Pg.'glamingo.] لم ڈھینگ ؛ لال رنگ کا لم ڈھینگ ؛ لال رنگ کالم ڈھینگ ؛ شوخ قرمزی پروں والی چڑیاجس کےپاؤں اورگردن لمبی اور پتلی اور جس کی چونچ بھاری اور مڑی ہوتی ھے ؛ مرغ آتشی ؛ مرغ خواص ؛ نیز توصیفی معنوں میں (حیوانیات) نمام ؛ بشروش ؛ لال لم ڈھنگو ۔

Flamingo flower/-plant : (n) شوخ قرمزی رنگ کے پھولوں والا پودا ۔

Flammable : (a) بھڑک اٹھنے والا ؛ مشتعل ہو جانے والا ؛ آتش گیر ؛ جلد آگ پکڑنے والی ؛ تند مزاج ؛ شعلہ مزاج ۔

Flammenwerfer : (n) آتش بار توپ ؛ آتش پاش ۔

Flamy : (a) شعلہ ساں ؛ شعلہ صفت ؛ شعلہ وار ؛ شعلہ نما ؛ آتشیں ؛ شعلوں کا یا اُن سےمتعلق ؛ شعلہ بر ؛

Flange : (v) (۱) (باڑھ یا کگر) لگانا؛ کگر بنانا ۔(۲) پھیلنا ؛ کشادہ ہونا ؛ چوڑا ہونا ؛ فراخ ہونا ؛ منہ بڑا ہونا ؛ باہر کی طرف پھیلا ہوا ۔

Flange joint : (n) پائپ وغیرہ کا جوڑ جو دو ریموں یا کگروں کو نٹ بولٹ سے کس کر بنا یا جاتا ہے ۔

Flange pipe : (n) (امریکا) دونلکیوں کےملے ہوئے سرے جنھیں کسنے کے لئے اُن میں کگر لگے ہوں ۔

Flange rail : (n) (۱) (امریکا) ریل کی پٹری جس کے ایک طرف کگرھوتا ہےتاکہ چکے پٹری سےنہ اتریں ۔ (۲) کگر دار پٹری ۔

Flanged : (a) کگر لگا ہوا ؛ کگر دار ۔

Flank : (n) [F.'flanc.'] (۱) انسان یا حیوان کے جسم میں کوکھ، پسلیوں اور پٹھے یا سرین کے درمیان گوشت دارحصہ ؛ پہلو ؛ تہی گاہ ؛ طرف ؛ دامنہ ۔ (۲) عمارت اور پہاڑ وغیرہ کی ایک جانب ؛ ایک پہلو ؛ ایک طرف ؛ کسی چیز کا پہلو یابغلی حصہ ۔(۳) فوج یا فوجی دستہ کا داہنا یا بایاں پہلو ؛ بازو ؛ میمنہ یا میسرہ ۔ (٤) (بیطاری) (جمع) جناح ؛ گھوڑے کی پیٹھ کی خراش ۔(٥) (قلعہ بندی) مورچے کا وہ حصہ جو بغلی یا جانبی گولہ باری سے بچاؤ کی خاطر بنایاگیا ہو، خصوصاً قلعے کے دو برجوں کے درمیان کی دیوار جو سامنے والے حصے کی حفاظت کےلئے ہوتی ہے۔(٦) (میکانیات) کسی پہیے کے دندانے کا سیدھاحصہ جو صدمہ یا بوجھ برداشت کرتا ہو۔(۷) (حیوانیات) کوکھ؛ پہلو ؛ جناح ؛ بازو ۔(۸) (فوج) فوج کا بازو ۔

Left flank : میسرہ ؛ فوج کا بایاں بازو ۔

Right flank : میمنہ ؛ فوج کا دایاں بازو ۔

Flank : (v) (۱) فوج کے ایک پہلو (میمنہ یا میسرہ) کو تقویت دینا؛ مضبوط اوراچھے آدمی اس میں مقرر کرنا ؛ مضبوط یا محفوظ کرنا (فوج کے کسی بازو کو) نیز مجازاً ۔(۲)فوج کے پہلو پر گولاباری کرنا؛ (اس کو) برمانا؛ چھیدنا؛ خوف زدہ کرنا ۔(۳) میمنہ یا میسرہ کے سامنے سے فوجی طریقہ پرگذرنا (امریکی عامیانہ) فریب دینا؛ جُل دینا ؛ بچنا؛ خالی کر دینا؛ چرکا دینا ؛ داؤ سےمارنا؛ بچ کر نکل جانا ۔ (٤) میمنہ یامیسرہ پر حملہ کرنے کا ارادہ کرنا یا دھمکی دینا ؛ فوج کے کسی بازو کو دھو کا دینا ۔ (٥) ایک پہلو پر حملہ کردینا ۔(٦) ساتھ دینا ؛

شعلہ دار ؛ شعلہ ور ؛ شعلوں کی لپیٹ میں ؛ شعلوں میں گھرا ہوا ۔

Flan : (n) [F. 'flan.'] (۱) (سکہ سازی) سکہ بننے سے پہلے چپٹی دھار ؛ وہ سکّہ جس پر ابھی مہر نہیں کی گئی ہو ؛ سادہ سکّہ ؛ ٹھپے سے پہلے سادہ سکے کا سادہ پتر ۔(۲) کھلا ہوا سنبوسا جس میں پھل وغیرہ بھرے ہوئے ہوں ۔

Flanch/Flaunch : (v) [Origin doubtful.] پھیلنا ؛ چوڑا ہونا ؛ سرے کی طرف چوڑے منہ کا ہونا ؛ باہر کی طرف جھکا ہوا اور سرے پر پھیلاھوا ۔

Flanch/Flanque : [Of.flanche.] (نقابت) ڈھال کے دونوں جانب بنائے ہوئے نشان جو مرکز کی طرف محدب خط کی صورت میں ہوتے ہیں ۔

Flanch/Flanunch : (n) (۱) کگر بنانا۔(۲) پھیلنا ؛ کشادہ ہونا ۔

Flanched : (a) (نقابت) مرکز کی طرف محدب خط والا دو طرفی نشان بنائی ہوئی (ڈھال)۔

Flanconade : (n) [F.f.'flance.'] (تیغ زنی) بغلی شمشیرزنی ؛ بغل میں خنجر بھونکنا ۔

Flandam : (n) [Origin unkn.] سترھویں صدی میں رائج ایک زنانہ دامن دار ٹوپی جس کے دونوں دامن ٹکے ہوئے ہوتے تھے ۔

Flanerie : (n) کاہل الوجود ہونے کی حالت یاصفت ؛ مفت خورا پن ؛ مفت خوری ؛ آوارہ گردی ۔

Flaneur : (n) [F.f.'flaner.'] (۱) (فرانسیسی)سستی میں وقت گذارنے والا ؛ کاہل الوجود ؛ مفت خورا؛ آوارہ گرد۔

Flang : (n) [Origin unkn.] کان کنوں کی دو نوک والی کدال ۔

Flange : (n [F.flanch] (۱) پھیلاؤ؛ فراخی ؛ کشادگی ؛ پھیلاھوا حصہ ؛ کشادہ حصہ ؛ شاخ درشاخ ہونا مثلاً کان کنی میں کسی شگاف کا جس میں دھات موجود ہو ۔ (۲) چپٹی باڑھ یا کگر جس کا کنارہ باہر کونکلا ہےاور جوکسی چیز کو جوڑنےیا مضبوط کرنے یا کسنے کےلئےلگائی جائے۔(۳) کوئی بھی کگر یا نوک دارنکلی ہوئی سطح نیز پائپ یا سلنڈرکو ڈھاکنےکےلئے چپٹا کیاھوا گول ٹکڑا ؛ نیز سادہ سکّہ جس پر مہر نہ لگائی گئی ہو؛ (انجینیئرنگ) کور؛ لب ۔

ہاتھ مضبوط کرنا ۔ (۷) کسی چیز کے پہلو میں رکھا ہونا یا جاگیزیں ہونا ؛ پہلو میں ہونا ؛ جانب میں ہونا ؛ بغل میں ہونا نیز کسی کے پہلو یابغل سے گذرنا ؛ بغل میں رکھنا ؛ پہلو میں رکھنا ۔ (۸) (جہاز کا) طوفان کی طرف اپنا رخ کر دینا یا طوفان کی طرف توپوں والا پہلو گھماکرتوپیں داغنا ۔ (۹) دونوں طرف ہونا؛ دونوں پہلو میں ہونا ؛ دو نوں جانب ہونا ؛ دونوں بغل میں ہونا ۔

In flank : ایک جانب ؛ ایک پہلو میں ۔

To be flanked by : بغل میں رکھنا ؛پہلو میں رکھنا ؛ کسی چیز کا پہلو میں ہونا ۔

To turn the flank of : (فوج) پہلو یا پیچھے کی طرف سے حملہ کرنے کےلئے دشمن کی صف سے بچ نکلنا ؛ گھوم کر پہلو کی طرف آنا ؛ مجازاً بچ نکلنا؛ فریب سے دینا ؛ کسی شخص کو میٹھی باتوں سے راضی کرلینا یاٹال دینا ؛ چرکا دینا؛ دھوکا دینا ؛ جُل دینا ۔

Flank attack : (n) (فوج) بغلی حملہ؛ پہلو یا پیچھے کی طرف سے حملہ ۔

Flank-bone : (n) کولہے کی ہڈی ۔

Flank company : (n) (فوج) جانبی دستہ ؛ پہلو والا دستہ ؛ میمنہ و میسرہ بازو والا دستہ ۔

Flank defence : (n) (فوجی) بغلی دفاع ؛ جانبی دفاع ؛ پہلو کا دفاع ؛ بغلی حملے سے بچاؤ کےلئے بنائی ہوئی دیوار خصوصاً دو برجوں کے درمیان کی دیوار ۔

Flank file : (n) جانبی صف ؛ پہلو والی صف ؛ میمنہ یا میسرہ (بازو فوج کا)۔

Flank fire : (n) بغلی گولہ باری ؛ پہلو کی طرف سے ہونے والی گولہ باری ۔

Flank march : (n) جانبی کوچ ؛ پہلو کی سمت چلنا ۔

Flank movement : (n) جانبی نقل وحرکت ؛ بغلی نقل وحرکت ۔

Flank-wall : (adv.) بغلی دیوار ؛ جانبی دیوار ؛ پہلو والی دیوار ؛ پہلو دیوار ۔

Flank-wise : (adv.) بغلی طورپر ؛ پہلو کی طرف سے؛بازو بہ بازو ؛ پہلو بہ پہلو ۔

Flanker : (n) (۱) حملہ یاتحفظ کرنے کے لئے میمنہ یا میسرہ کی استحکامات ؛ استحکامات جناحی ؛ قلعہ بندی؛ مورچہ بندی ۔(۲) (جمع میں) میمنہ یا میسرہ پرجنگ خفیف کے طریقے پرلڑنے والے ؛ پہلو شکن ۔(۳) کوئی چیز ؛ جو کسی چیز کے ایک جانب (دائیں یا بائیں) ہو ۔(٤) کسی بازو میں شامل سپاہی ؛ میمنہ یا میسرہ کا کوئی سپاہی خصوصاً چھوٹی ٹکڑیوں میں لڑنےوالی اُس جماعت کا ایک شخص جو کسی فوج کے بازوؤں کی پیش قدمی کی رہنمائی کےلئےآگے بڑھائی گئی ہو ۔(۵) گروس (ایک انگلستانی پاموز پرند) کو ہنکانے والا جو اُس کی راہ میں کھڑا رہتا ہے تاکہ اُس پرند کو جو بھاگنا چاہتا ہےصحیح سمت میں موڑ دے یا قطارسے نکال دے ۔ (٦) فٹ بال میں میدان کے دائیں اوربائیں سروں پر متعین کھلاڑی (رائٹ آؤٹ، لیفٹ آؤٹ)۔

Flanker : (v) (۱) میمنہ یا میسرہ کو مضبوط یا محفوظ کرنا؛مورچے سےدفاع کرنایاکمان کرنا ؛ مورچہ بندی یاقلعہ بندی سےفوج کو مضبوط اور محفوظ کرنا۔ (۲) میمنہ یامیسرہ پرحملہ کرنا۔

Flannel : (n)[Origin doubtful.] (۱) ایک طرح کا اونی کپڑا ؛ فلالین ۔(۲) (جمع میں) فلالین کی طرح طرح کی قسمیں ۔ (۳) (جمع میں) فلالین کےبنےہوئے نیچےپہننے کے کپڑے؛ زیر پوش ؛ زیر جامہ ؛ فلالین کی پٹیاں (باندھنےکےلئے) ؛لباس ؛ پتلون (کھیل وغیرہ کےلئے) ۔(٤) فلالین کا ٹکڑا جو بدن دھونے یافرش کو صاف کرنے کے کام آتاہے ۔ (۵)توصیفی معنوں میں فلالین کا ؛ اُس کی طرح بنا ہوا ؛ (مزاحاً) ویلس کا باشندہ ؛ ویلز باشی ۔

Flannel : (n) فلالین کا بناہوا ؛ فلالینی ۔

Flannel : (v) فلالین میں لپیٹنا ؛ فلالین سے ڈھکنا ؛ فلالین سے رگڑنا یا مساج کرنا ؛ فلالین سے گھسنا یا صیقل کرنا ؛ فلالین سے مالش کرنا ۔

To get or receive one's flannel : (دل خراش عامیانہ) اسکول کرکٹ یا فٹ بال کی ٹیم میں شامل ہونا۔

Flannel-cake : (n) جالی دارتوے پر پکایا ہوا پتلا کیک ۔

Flannelette : (n) روئی کا بنا ہوا نقلی فلالین ۔

Flannelled : (a) فلالینی لباس پہنے ہوئے (شخص) ؛ فلالین میں لپٹا ہوا ؛ فلالین سے ڈھکا ہوا ؛ فلالین سے مانجھا ہوا یا صاف کیاہوا ۔

**Flannelly : (a)** فلالین کا بنا ہوا : فلالین سے مشابہ : فلالین جیسا نیز مجازاً ۔

**Flanning : (n) [Origin unkn.]** آتش گاہ یا کھڑکی کے بازو کا موکھا یا بیرونی حصے کی ڈھلوان ۔

**Flap : (n) [f.next verb.]** (۱) کسی چوڑی چپٹی اور جھولتی ہوئی چیز کی حرکت یا تھپکی نیز اس سے پیدا ہونے والی آواز : تھپتھپاہٹ : تھپکی؛ عمودی طورپر لٹکی ہوئی یا جھولتی ہوئی کوئی چوڑی یا چپٹی چیز ۔ (۲) پروں کی حرکت ۔ (۳) کسی چیز کا چوڑا اورچپٹا لٹکتا ہوا صرف ایک طرف سےٹکا ہوا ، بندھا ہوا ، چپکا ہوا یا اٹکا ہوا مثلاً دامن ؛ دروازے کا گذرنے اور اٹھنے والا پٹ یا پردہ : نقاب ؛ جیب کے منہ پر سلاہوا کپڑے کاٹکڑا؛ خیمہ کا پردہ ؛ سل بند ؛ انگریزی ٹوپی کا چھجا ؛ میز کا ٹوٹنےوالا تختہ ؛ تھاپ ؛ تھاپی؛ ضربہ گوشت ۔ (٤) وہ لٹکی ہوئی کھال جو کسی کےعضو کے کاٹنے کےبعد باقی رہ جاتی ہے ؛ لٹکتی ہوئی کھال یا گوشت جو صرف اوپر کی طرف جڑی ہو ۔ (٥) سانپ کی چھتری (کھمبی) کا اوپر سے کھلا ہوا حصہ ۔ (٦) وہ پردہ جو مچھلی کےگلپھڑے پر ہوتا ہے ۔ (۷) (بیطاری) (جمع) گھوڑوں کے منہ میں ہونے والی ایک بیماری ۔ (۸) ہیٹ کے سامنے کا نکلا ہوا حصہ؛ لبِ کلاہ؛ (حیوانیات) پھڑ پھڑاہٹ ۔

**In a flap :** جنبش میں : حرکت میں : ہلتا ہوا : متحرک ؛ جنباں ؛ مضطرب ؛ پریشان ؛ گھبراہٹ یا پریشانی کی حالت ؛ ہلچل ؛ شورش ؛ کھلبلی کی حالت ۔

**Tide flap :** سمندری جوار کے پانی کو نالیوں سے داخل ہونے سے روکنے کےلئے استعمال ہونے والا کھل مندن ؛ حمام ؛ والو ۔

**Flap : (v) [F.'flappe.']** (۱) کسی چوڑی یا چپٹی چیز سے مارنا؛ ہلکی تھپکی دینا ؛ (بول چال) اچانک ماربیٹھنا ؛ کسی ملائم یا چوڑی چیز سے مارنا ؛ تھپتھپانا؛ تھپ سے مارنا؛ تھاپ مارنا ۔ (۲) اڑانا (مکھیوں یا پرندوں کو) ۔(۳) پروں کو جھاڑنا ؛ پر مارنا ؛ پھٹ پھٹانا ؛ پھڑ پھڑانا ؛ پروں کو اوپر نیچے حرکت دینا ؛ لرزنا ؛ کانپنا ؛ مضطرب ہونا ؛ پریشان ہونا ؛ ڈگمگانا ؛ ہلنا جلنا ؛ جھونکے کھانا ۔ (٤) (بول چال) تیزی سے اُٹھنا اورگرنا؛ لہریں مارنا؛ جھولنا ؛ جھومنا ۔ (٥) جنبش دینا ؛ ہلانا ؛ حرکت دینا ۔ (٦) ہیٹ میں اوپر نیچے حرکت کرتا ہوا چھجا ہونا ۔ (۷) کسی چوڑی چپٹی چیز کو نیچے حرکت دینا ؛ ہیٹ کے چھجے کو نیچے کرنا یا جھکانا ۔ (۸) بازووں کو اوپر نیچے حرکت دینا ؛ (پر) مارنا ۔ (۹) ہاتھوں یا پروں کو جھاڑتے ہوئے آگے بڑھنا ۔ (۱۰) بے مقصد باتیں کرنا ؛ بے وقوفی کی باتیں کرنا ۔

**Flap door : (n)** (تعمیرات) نقابی دروازہ ۔

**Flap-fracture : (n)** دیکھو Compound fracture

**Flap jack : (n)** (۱) (بول چال) آٹے کا کیک جو چربی میں پکایا جاتا ہے نیز میٹھا سموسا جس میں سیب وغیرہ پھل کاٹ کر بھرے ہوں ۔(۲) (بول چال) انگلستان کا ایک قسم کا سبزی مائل کبوتر کےقد کا پرندہ ؛مرغ باران کی ایک قسم ۔

**Flap-mouth : (n)** چوڑے اور لٹکتے ہوئے ہونٹوں والا منہ ؛ دراز لب ۔

**Flap-sight : (n)** رائفل کا ایک پرزہ جو قلابے پر اوپر نیچے حرکت کرتا ہے ۔

**Flapdoodle : (n) [Arbitrary .]** (بول چال) واہیات ؛ خرافات ؛ بکواس ؛ بےمعنی ؛ مہمل بات ؛ مہملات ؛ لغویات ؛ یاوہ گوئی ؛ لاف و گزاف ۔

**Flapdoodle : (v)** مہمل بات کرنا ؛ بکواس کرنا ؛ بے معنی گفتگو کرنا ۔

**Flapper : (n)** (۱) مکھی مارنے کا چپٹا آلہ ؛ مگس کُش ؛ تھپکن؛ تھپتھپانے والا ؛ مارنے والا ۔(۲) پرندوں کو ڈرا کر بھگانے کےلئے کھٹکھٹا ؛ مرغ ران ۔ (۳) جوان جنگلی بط یا تیتر ۔ (٤) (بول چال یاعامیانہ) وہ لڑکی جو ہنوز عام صحبتوں میں شریک نہ ہوتی ہو ، جس نے ابھی گھر سےباہرقدم نہ نکالاہو ؛ کبھی کبھی شائستگی، شعورکی کمی یاوحشت کےباعث ۔(٥) (عامیانہ) ہاتھ ۔(٦) کسی چیز کا ٹکڑا جو قبضے یا کیل سے جڑا ہوا اور لٹکتار ہے ۔ (۷) مچھلی کے چوڑے پنکھ؛ بال پھن ۔ (۸) کیکڑے کی قسم کے جانوروں کی دُم ۔ (۹) سفرنامہ Gu lliver میں جزیرہ لیوٹا کے فلسفیوں کےتذکرے میں ان کو اپنی محویت اوراستغراق سےجگانےوالےخدّام؛ یاددلانےوالی چیز۔(۱۰) متوجہ کرنےیا یاد دلانے والا ؛ یاد تازہ کرانے والا ؛ توجہ مائل کرنےوالا؛ یاد دہندہ نیز یاد دہانی کرانا ۔(۱۱) تیزی سے حرکت کرنے والا ؛ پر مارنے والا ؛ بازووں کو تیزی سے او پر نیچے حرکت دینے والا ؛ ہلانے والا ؛ جنبش دینے والا ۔(۱۲) پھڑ پھڑانے والا ۔ (۱۳) ایسی چیز جسے حرکت دینے پر تھپ تھپ کی آواز نکلتی ہو ۔(١٤) (حیوانیات) بط بچہ ؛ تیتر بچہ ؛ مگس کُش ؛ مکھی مار ۔

Flapper-skate : (n) ایک قسم کی مچھلی -

Flare : (n) [l.Flare.(v)] (١) (جہازرانی) جہاز کے پہلو کا اوپر کی طرف ابھار ؛ کسی انتہائی تیز جلن والی شے کے ذریعہ روشنی کے (رات میں) اشارات - (٢) جھلملاتی ہوئی لو کی تیز روشنی ؛ لرزتا ہوا شعلہ ؛ ٹمٹماتی ہوئی تیز روشنی ؛ دمک ؛ لمعہ ؛ یك بارگی شعلے نکلنا ؛ شعلہ برہنہ ؛ شعلہ زنی - (٣) (مجازاً) طمطراق ؛ تزك بھڑك ؛ ٹھاٹ؛ دکھاوا؛ نمائش ؛ نمود؛ خودنمائی؛ تظاہر - (٤) (فوٹوگرافی) کیمرے کے پردے کا غیر واضح عکس - (٥) (جہاز سازی) اوپر کی طرف اور باہر کی طرف بتدریج پھیلاؤ یا کشیدگی ؛ دامن یا لہنگے وغیرہ کا بتدریج پھیلاؤ -

Flare : (v) [Origin unkn.] (١) جہاز کے پہلوؤں کو اوپر کی طرف بتدریج ابھروانا - (٢) پھیلانا ؛ کشادہ کرنا ؛ نمایاں کرنا ؛ اُبھارنا ؛ ظاہر کرنا ؛ عیاں کرنا ؛ بڑا کرنا ؛ چوڑا کرنا - (٣) آگے پیچھے جھولانا یاحرکت دینا ؛ آگے پیچھے ہاتھ ہلانا ؛ اشارہ کرنا - (٤) باہر کی طرف بتدریج پھیلنا یا پھیلانا - (٥) پھیلنے والے اور ناپائدار شعلے کے ساتھ جلنا ؛ لرزتے ہوئے شعلے کی طرح چمکنا ؛ بھڑکنا ؛ شعلہ فشاں ہونا ؛ شعلہ بار ہونا ؛ شعلے کی طرح سرخ ہونا ؛ شعلے میں دہکنا - (٦) (مجازاً) خود نمائی کرنا ؛ بھڑك دکھلانا ؛ غضبناك ہونا (غصے یا کسی جذبے کےتحت) سرخ ہونا- (٧) شعلے سے روشن کرنا ؛ سلگانا -

To flare up : اچانك شعلہ فشاں ہوجانا یا ہونا ؛ اچانك جل اٹھنا ؛ یکبارگی بھڑك اٹھنا ؛ اچانك غضب ناك ہوجانا ؛ دفعتاً غصے میں آجانا -

Flare : (n) [Origin unkn.] (بول چال) سور کے گُردے کے گِرد کی چربی -

Falve star : (n) (فلکیات) لمعی ستارے ؛ نجوم لمعی -

Flare-up : (n) (١) شعلے کا دفعتاً بھڑك اٹھنا ؛ اچانك شعلہ بار ہوجانا؛ دفعتاً شعلہ فشانی؛ شعلہ کی یکبارگی بھڑك ؛ اچانك شعلگی - (٢) شدید بے کلی ؛ سخت افراتفری ؛ متشدد ہنگامہ ؛ شدید فساد؛ تیز ہلچل ؛ شدید اضطراب - (٣) غل غپاڑہ ؛ ادھم ؛ دھما چوکڑی ؛ بکر کود - (٤) (جہاز رانی) انتہائی تیزی سے جل اٹھنے والی چیز کو روشن کر کے رات میں کئے جانےوالے اشارے؛ اشارات کے لئے سمندرمیں کی جانے والی روشنی - (٥)چند روزہ شان و شوکت یا ہر دل عزیزی ؛ عارضی نمود - (٦) کھلی ہَوا میں بےنقاب شعلہ -

Flaring : (a) (١) بھڑك اُٹھنے والا ؛ شعلے کی طرح چمکنے یا دہکنے والا ؛ جل اٹھنے والا ؛ شعلہ بار یا شعلہ فشاں ہونےوالا - (٢) چندھیا دینےوالی (روشنی)؛ چکاچوند کرنے والی (روشنی) خیرہ کن ؛ خیرہ کناں ؛ تاباں اور لرزاں ؛ فروزاں ؛ درخشاں ؛ مشتعل - (٣) بےحد نمائشی؛ دکھاوے کا؛ بھڑکیلا ؛ زرق برق ؛ خودنما؛ خودفروش ؛ جلوہ گر ؛ ٹھاٹ باٹ والا - (٤) پیندے سے اوپر کی طرف بتدریج کشادہ ہوتا ہوا (برتن وغیرہ) - (٥) غیر مسلسل طور پر چمکنے والا یا چمکتا ہوا ؛ ٹمٹماتا ہوا؛ تیزی سے مگر رک رک کر چمکتا ہوا -

Flaring pipe : قیفی نل -

Flaringly : (adv.) نمائشی طور پر ؛ خود نمائی سے؛ زرق برق ہوکر بھڑك دار انداز میں ؛ خیرہ کن طور پر ؛ درخشانی سے ؛ ٹمٹماتے ہوئے ؛ رُك رُك کر چمکتےہوئے -

Flary : Flaring دیکھو

Flash : (n) [f.Fash. (v)] (١) فوری اورعارضی چمك - (٢) اس چمك میں جس قدر وقت صرف ہو ؛ ایك لمحہ ؛ چشم زدن ؛ بجلی کی چمك کا وقفہ ؛ آن ؛ دم؛ لحظہ ؛ پل - (٣) دکھاوا ؛ نمود ؛ظاہر داری ؛ ظاہری چمك دمك ؛ سطحی خود نمائی یا طمطراق - (٤) اسپرٹ کو رنگ دینے والی ایك دوا - (٥) پانی کا اچانك اور تیز بہاؤ جو بند سے چھوڑاجاتا ہےتاکہ پایاب پانی سے کشتیوں کو بہالے جائے ؛ وہ مشین جس سے یہ عمل کیا جاتا ہے اور پانی کھولا جاتا ہے - (٦) بجلی کی مشعل - (٧) بجلی کی طرح کسی بھی شے کی مختصر چمك ؛ اچانك، تیز اورعارضی چمك ؛ اچانك شعلگی ؛ عرضی لپٹ ؛ تیز اور عارضی تابش یا بھڑك ؛ بجلی کی چمك ؛ برق افشانی ؛ تجلی ؛ جلوہ؛ جلوہ گری ؛ تنویر ؛ بھڑك ؛ دمك ؛ تابش - (٨) شارب کو رنگنے کےلئے تتیا مرچ یا پسی ہوئی لال مرچ اورجلائی ہوئی چینی کی آمیزش سے تیار کیا ہوا رنگ - (٩) (امریکا) مختصر خبروں کی تلگرافی ترسیل؛ مختصر تلگرافی خبر رسانی ؛ (کیمیا) فلاسك ؛ (طبیعیات) فلیش ؛ شرارہ -

A flash of hope : امید کی ایك جھلك ؛ عارضی اور فوری احساس -

(۱٦) (برقیات) کاربن کے مہین تار کو ، جب وہ بھاری ہائیڈروکاربن گیس میں گرم ہوتاھے، کسی سیال میں غوطہ دے کر یکساں موٹائی کا بنانا ۔

**To flash in the pan :** (ادبی زبان) پرانی بندوق کی طرح ابتدائی زور و شور دکھا کرختم ہوجانا؛ رنجک چاٹ جانا ؛ بھری ہوئی بارود کو جلائے بغیر رنجک کا بھڑک کر بجھ جانا ؛ (مجازاً) نمائشی جدوجہد دکھا کر نا کام ہوجانا؛ سعی لاحاصل کرنا ؛ ٹائیں ٹائیں فش ہوجانا ۔

**To flash up :** دفعتاً جذبات میں آجانا ؛ اچانک جذباتی ہوجانا؛ یکبارگی جوش میں آجانا ؛ دفعتاً غضبناک ہوجانا؛ اچانک غصے میں آجانا؛ فوراً مشتعل ہوجانا یا بھڑک اُٹھنا ۔

**To flash upon :** یکایک نظر کے سامنے، سمجھ میں یا ادراک میں آجانا (مثلاً مجھ پر یکایک یہ ہویدا ہوا)۔

**Flash : (a)** (۱) (خاص کر بول چال میں) طرح دار ؛ ٹھاٹ کا ؛ بہت پُر تکلف ؛ ٹیپ ٹاپ کا ؛ نمائشی بھڑکیلا ؛ چمکدار ؛ زرق برق ۔ (۲) بےمعنی گفتگو : عامیانہ گفتگو (چوروں ، بدمعاشوں اور کمینوں کی) ؛ چوروں کی اصطلاح یا مخصوص بولی ؛ مقررہ اشارے؛ بازاری زبان ۔ (۳) مصنوعی ؛ بناوٹی ؛ نقلی ؛ جعلی (سکہ، تحریر وغیرہ) ؛ جھوٹ موٹ کا ؛ غیر حقیقی ؛ پُر فریب ؛ التباسی ؛ تلبیسی ۔ (٤) (عامیانہ) واقف کار؛ چوکس ؛ چالاک ؛ ہوشیار؛ چتّر ؛ سیانا ۔ (٥) کھلاڑیوں ، شکاریوں ، چوروں یا آوارہ گردوں اورطوائفوں سےمتعلق یامربوط ۔

**Flash back defiance : (v):** آنکھوں سےاپنی بےخوفی ظاہرکرنا؛ لڑائی پر آمادگی ظاہر کرنا ۔

**Flash board : (n)** پن چکی والے بند کے کنارے پر لگاھوا ایک تختہ جو پانی کی سطح نیچی ہونے کی حالت میں ؛ چکی کو چلانے والی پانی کی دھارمیں زیادہ پانی پھینکنے کےلئے ہوتاھے؛ پانی پھینکنےیا اُچھالنےوالا تختہ ؛ وہ (آلہ) جس سے حوض کا پانی پن چکی میں پہنچایا جاتا ھے ۔

**Flash boiler : (n)** ایک قسم کا اسٹیم بوائلر جس میں آب گذار والی ایک مضبوط نلی لگی ہوتی ھے جو بہت ہی گرم رکھی جاتی ھے اور جس سے پانی بھاپ بن کر تیز فوّارے کی صورت انتہائی گرم حالت میں خارج ہو تا ھے ۔

**Eyes flash fire :** آنکھوں سے شعلہ گرنا ؛ شعلہ گرنا ؛ شعلہ ظاہر ہونا ۔

**In a flash :** فوراً ؛ معاً ؛ اسی دم ؛ فی الفور ؛ آناً فاناً ؛ جھٹ پٹ ؛ اسی آن ؛ آن کی آن میں ؛ پلک جھپکتے ؛ چشم زدن میں ؛ پل بھر میں ؛ آن واحد میں ؛ دم بھر میں ۔

**Flash : (n) [echoic origin.]** جوہڑ ؛ پانی سے بھرا ہوا گڈھا ؛ دلدلی جگہ ؛ گلابہ ۔

**Flash : (v) [app.echic.]** (۱) دفعتاً شعلہ بن کر بھڑک اٹھنا؛ شعلہ یا چنگاری یا شرارہ کا نکلنا ؛ پھیکنا ؛ روشنی کی شعاعیں پھیلانا یا عکس ڈالنا ؛ چمکنا ؛ چمکانا ؛ آگ روشنی کا دفعتاً پیدا ہونا یا بھڑک اٹھنا ؛ بجلی کا چمکنا۔ (۲) تار کے ذریعے سے خبر بھیجنا ؛ شائع کرنا (خبر کو بذریعہ تار) ۔ (۳) (شیشہ سازی) پھیلا کر تختہ بنانا ؛ پھیل کر تختہ بننا ؛ سادہ شیشہ پر رنگ چڑھانا؛ رنگین شیشے کی تہ سے بےرنگ شیشے کو ڈھانکنا؛ پانی کا تیزی سے بہنا ، چڑھنا اور بہنا ؛ (یادگار) چڑھنا ، بھر جانا اور بہنا ۔ (٤) تیزی سے حرکت کرنا ۔ (٥) سمندر، موجوں وغیرہ کا بلند ہوکر خشکی پر تیزی سے چڑھ آنا (up کے ساتھ بھی مستعمل ھے) ۔ (٦) ندی کےپانی کو بند کا دروازہ کھول کر اچانک چھوڑدینا ؛ دفعتاً تیزی سے پانی بہنا (ندی کا) ؛ (کشتی کو) زوردار بہاؤ کے ذریعہ بھیجنا ۔ (۷) (ہائیڈرو کاربن کا) اشتعال پذیر درجہ حرارت پر بخار یا گیس پیدا کرنا ۔ (۸) اچانک یا تھوڑے وقفے سے روشنی خارج ہونا یا منعکس ہونا؛ یکبارگی یا رُک رُک کر چمکنا ؛ جھلکنا ؛ جھلملانا ؛ چمکنا؛ دمکنا ۔ (۹) اچانک بہت تیز روشنی خارج کرنا یا بھیجنا؛ دفعتاً بہت تیزی سے چھوڑنا یا نکالنا (روشنی آگ وغیرہ کا) نیز مجازاً ۔ (۱۰) روشنی کے تیز فوّارے کی طرح آنا ؛ حرکت کرنا یا گذرنا ۔ (۱۱) اچانک حرکت میں آجانا؛ پھوٹ پڑنا ؛ نکل پڑنا؛ بھڑک اٹھنا ؛ کسی مخصوص یا معینہ حالت میں دفعتاً گذرجانا ۔ (۱۲) چمکانا ؛ بہت تیز روشنی پیدا کرنا ؛ چوندھیا دینےوالی روشنی پیدا کرنا ۔ (۱۳) بہت تیز روشنی سے جلانا؛ روشن کرنا ؛ سلگانا ۔ (۱٤) بہت تیز اور وقفےوالی روشنی کے ذریعہ (کسی بات کو) ظاہر کرنا ؛ ارسال کرنا یا اشارہ کرنا ۔ (۱٥) دکھانا ؛ ظاہر کرنا؛ نمائش کرنا ؛ آب و تاب سے نمائش کرنا ؛ چار چاند لگا کر دکھانا ؛ قابلیت کا اظہار کرنا یا دولت کا ٹھاٹ دکھلانا (روزمرہ یا عامیانہ) ۔

**Flash colours : (n)** (حیوانیات) بھڑکیلے رنگ ۔

**Flash-flue : (n)** دیگ نلی؛ باہر سے گرم کئے جانے والے بوائلر کے نیچے لگی ہوئی نلی ۔

**Flash-house : (n)** چوروں کے جمع ہونے یا آمد و رفت کی جگہ ؛ وہ جگہ جہاں چوروں کی آمد و رفت ہوتی ہو نیز چکلا ؛ قحبہ خانہ ۔

**Flash in the pan :** رنجک پیچھے پہنچے بغیر بارود کا بھڑک اٹھنا؛ پرانی بندوق کی طرح ابتدائی زورو شور دکھا کر ختم ہو جانا؛ رنجک چاٹ جانا (مجازاً) سعی نا کام ؛ بے کار کوشش ؛ سعی لاحاصل ۔

**Flash-lamp : (n)** (۱) (فوٹو گرافی) تصویر کشی میں استعمال ہونے والا تیز روشنی والا لیمپ جس سے ایک لمحہ کےلئےبجلی کی سی تیز روشنی پیدا ہوتی ہے۔(۲) برقی ٹارچ ؛ الیکٹرک ٹارچ ۔

**Flash-light : (n)** (۱) اشارات کرنے کےلئے جو شعاع استعمال کی جاتی ہے ؛ سمندر کے منارۂ روشنی سے جو شعاع ڈالی جاتی ہے ۔ (۲) (فوٹو گرافی) رات کے وقت جو تیز روشنی ڈال کر فوٹو لیتے ہیں ۔(۳) نور لامع ؛ بھڑک روشنی ۔

**Flash light photography : (n)** لمعی عکاسی ۔

**Flash-man : (n)** (۱) آوارہ شخص ؛ چور ؛ چوروں کا ساتھی ؛ بھڑوا ۔(۲) سرپرست ؛ مربی ؛ حامی ؛ مددگار ؛ محافظ ؛ ولی ( کسی شخص یا ملک کا)۔ (۳) (بول چال) استاد؛ سردار۔ (٤) آدم خود نما ؛ زرق برق رہنے والا؛ طرح دار ؛ بھڑکیلے لباس پہننے والا ؛ بانکا ۔

**Flash money : (n)** سکہ قلب ؛ کھوٹا سکہ ۔

**Flash notes : (n)** جعلی نوٹ یا سکہ ۔

**Flash out/-up : (v)** اضطراری جوش ظاہر کرنا ۔

**Flash-pan : (n)** (۱) چقماق سے فائر کی جانے والی پرانی بندوق کے گھوڑے کا رنجک دان جس میں بارود ہوا کرتی تھی ۔ (۲) وہ برتن جس میں اشارے کے طور پر بارود بھڑکائی جاتی ہے ۔

**Flash pipe : (n)** گیس کے اونچے لیمپ کو جلانے کے لئے سوراخ دار نلکی ۔

**Flash-point : (n)** (۱) دیکھو Flashing point ۔(۲) (کیمیا) نقطۂ بھڑک ؛ نقطۂ اشتعال ۔

**Flash - spectrum : (n)** (فلکیات) لامع طیف ۔

**Flash-test : (n)** مٹی کے تیل وغیرہ کےنقطۂ اشتعال کا تعین کرنے والی آزمائش یا ٹیسٹ ۔

**Flash-wheel : (n)** منحنی آب گذار یا نالے میں گھومتا ہوا ایک قسم کا پہیا جس کے محیط میں پانی کے دھکیلنے والے تختے لگے ہوتے ہیں اور جس کے ذریعہ پانی کی پست سطح کوبلند کیا جاتا ہے ۔

**Flasher : (n)** شعلہ فشاں ؛ شعلہ آور؛ برق پاش ؛برق زنندہ ؛ برق انداز زود گذر ؛ خیرہ کن روشنی پیدا کرنےوالا ؛ بہت تیز چمکنے یا چمکانے والا ؛ نورافشاں ۔ (۲) چھوٹی قصائی چڑیا کا نام ؛ جلاد پرندہ کی چھوٹی قسم جو کیڑوں اور چھوٹی چڑیوں کی کھال کانٹوں پر کھینچ کر کھاتا ہے ۔ (۳) ایک مچھلی کانام ۔ (٤) شیشیوں کی چادریں بنانے یا انہیں رنگنے والا مزدور ۔ (٥) لامعہ ؛ ٹمٹمیا ۔

**Flashily : (adv.)** ظاہر نمودنمائش کے طریقے سے؛ دکھاوے کے انداز میں ؛ خیرہ کن طور پر ؛ چمک دمک کے ساتھ ؛ آب و تاب سے ؛ برق انداز طور پر ؛ جھلملاتے ہوئے ؛ بجلی کی طرح برق رفتاری سے ؛ شعلہ فشاں طورپر ۔

**Flashing : (n)** (کیمیا) لمع ؛ لمعان ؛ (تعمیرات) پن اڑ ۔

**Flashing : (n)** (۱) کسی دھات کا وہ ٹکڑا جو چھت کے جوڑوں میں اس لئے لگایا جاتا ہے کہ چھت میں پانی نہ مرے ؛ درز گیر ۔(۲) شعلگی ؛ شعلہ فشانی ؛ شعلہ نمائی ؛ برق افشانی ؛ برق اندازی ؛ تابانی؛ آب وتاب ؛ چمک دمک ؛ تابش ؛ شعلہ باری ؛ جھلملاہٹ ؛ فروزانی ؛ تجلی ؛ جلوہ ؛ جلوہ گری ؛ تنویر ۔ (۳) پایاب پانی سے کشتیوں کو بہالے جانے کےلئے بند سے پانی کا تیز بہاؤ چھوڑنے کا عمل ۔(٤) (شیشہ سازی) شیشےکاپھیلاؤ ؛ پھیلاکر تختہ بنانا؛ شیشہ پر رنگ چڑھانا؛ شیشےکی رنگائی ۔(٥) (برقیات) ہائیڈروکاربن گیس میں گرم کئے ہوئے کاربن کے مہین تار کو کسی سیال میں غوطہ دےکر یکساں موٹائی والا بنانے کا عمل ۔

**Flashing-point : (n)** وہ درجۂ حرارت جس پر کسی روغن یا ہائیڈروکاربن سے نکلی ہوئی گیس یا بخار جل اٹھتی ہے یا بھڑک اٹھتی ہے ؛ حرارت کا وہ درجہ جہاں تیل وغیرہ کے بخارات میں آگ لگ سکتی ہے؛ نقطۂ اشتعال؛ نقطۂ احتراق ۔

**Flashiness : (n)** ظاہری نمود ونمائش ؛ دکھاوا؛ خیرہ کن انداز؛

**Flashness : (n)** دیکھو Flashiness

**Flashy : (n) :** (۱) شرربار؛ شعلہ بار؛ شعلہ فشاں ؛ برق پاش ؛ برق انداز ؛ بھڑکیلا ؛ تاباں ؛ مجلّی ؛ منور ؛ روشن ؛ چمک دار؛ خیرہ کن ؛ شوخ ؛ چمکیلا؛ جھلکتا ہوا ؛ جھلملاتا ہو ا ؛ چمک دمک والا ؛ بھڑک دار مگر محض سطحی اور عارضی ؛ بظاہر جاذب نظر مگر کم قیمت ؛ محض دکھاوے کےلئے ؛ محض ظاہری نمود ونمائش کے ساتھ ۔ (۲) (ادبی و مجازی) تیز طبع ؛ طبّاع ؛ ذہین ؛ ذکی ؛ نیز لمحاتی ؛ ناپائدار ؛ عارضی ؛ آنی جانی ؛ پل بھر کا ؛ زرق برق مگر پست ذوق ؛ پر تکلف مگر کم مایہ ؛ بھڑکیلا مگر بے جان ؛ ٹھاٹ کا مگر کم ظرف ؛ سفلہ ؛ کم حوصلہ ؛ سطحی دل کشی رکھنے والا ؛ اوچھا ۔ (۳) زرق برق ؛ پُر تکلف ؛ بھڑکیلا ؛ چندھیا دینے والا ؛ خیرہ کن ؛ فوق البھڑک ؛ نمائشی ؛ خود نما؛ ٹیپ ٹاپ والا ۔ (٤) شان والا ؛ جلوہ گر؛ جلوہ فروش ؛ مستعد ؛ سرگرم ؛ شان دکھلانے والا ؛ نمودیا ؛ بانکا ؛ چھیلا ۔

**Flask : (n)[OE.'flasce','flaxe.']** (۱) دھات یا چمڑے کی (یا قبل سینگ کی) وہ ڈبیا یا پیٹی جس میں شکاری اپنا بارود رکھتے ہیں ۔ (۲) اٹلی کا بنا ہوا لانبی اور تنگ گردن کا شراب یا تیل کا شیشہ یا بوتل جس پر حفاظت کےلئے گھاس یا بید کا خول چڑھا ہوا ہوتا اور جس میں اٹلی سے شراب اور روغنیات باہر بھیجے جاتے ہیں ؛ بوتل نیز اس بوتل میں رکھی ہوئی چیز ؛ فلاسک ۔ (۲) دھات یا شیشے کی بوتل (جس میں عموماً چمڑا چڑھا ہوا ہوتا ھے) سفری بوتل (سفر میں شراب وغیرہ لے جانے کے لئے)؛ قمقمہ ؛ صراحی ۔ (۳) (کان کنی ) ۳/۴ ۷۶ پونڈ گنجائش والی آہنی بوتل جس میں پارہ بھر کر بازاروں میں بھیجتے ہیں ۔ (۵) (صفاری) بکس یا چوکٹھا جو ڈھلائی کے لئے مٹی یا بالو رکھنے کے کام آتا ھے ۔

**Flask : (v)** فلاسک میں رکھنا یا بھرنا ؛ بوتل میں بھرنا ۔

**Flask-leather : (n)** بارود کی ڈبیا کو باندھنے والا فیتہ ؛ بارود کی ڈبیا کا بندھن ۔

**Flask-shell : (n)** ایک قسم کا گھونگا جس کی شکل فلاسک جیسی ہوتی ھے ۔

**Flasket : (n) [OF.flasquet.']** (۱) لمبی اوراتھلی ٹوکری ؛ کپڑے رکھنے کی ٹوکری ؛ نیز دھات کی بنی ہوئی ایسی ہی کوئی چیز ۔ (۲) بوتلی ؛ چھوٹی بوتل یاصراحی ؛ چھوٹا فلاسک ؛ (روز مرہ) کپڑے وغیرہ دھونے کا اتھلا ہوا ٹب ؛ کٹھوت ؛ گملا ۔

**Flasque : (n)** (۱) دیکھو Flask- (۲) (نقابت) نقابت کا ایک نشان ؛ دیکھو Flanch ۔

**Flat : (a)[ME.]** (۱) چپٹا ؛ ہموار؛ سپاٹ ؛ زمین کی متوازی سطح ؛ افقی ؛ پھیلا ہوا ؛ (کیمیا) چپٹی زمین پر پوری لمبائی میں پڑا ہوا ؛ زمین دوز ؛ کوئلے کی دھاری یا پرت جو اُٹھی ہوئی نہ ہو ۔ (۲) مسطح ؛ چکنا ؛ ہموار ؛ چورس ؛ چوپٹ ؛ یکسار ؛ چوڑی سطح اور بہت کم گہرائی ؛ کف دست ؛ فرشی ۔ (۳) سست ؛ بے جان ؛ اترا ہوا ؛ بے لطف ؛ افسردہ حال ؛ بے حس ؛ کند ؛ ماند ؛ دھندلا ؛ ساکت ؛ کساد ؛ راکد ؛ دل شکستہ ؛ خستہ حال ؛ سرد ؛ دھیما ؛ پست ۔ (٤) جس کو بہ آسانی دھوکا دیا جاسکے یا بیوقوف بنایا جاسکے ۔ (٥) قریب قریب رکھا ہوا ؛ پہلو بہ پہلو رکھا ہوا ۔ (٦) (کاغذ سازی) بغیر موڑے ہوئے باندھا یا پیک کیا ہوا ۔ (۷) غیر خمیدہ ؛ بے دندانہ یا بے اُبھار سطح ؛ بے تنوع ؛ یکساں ؛ یکدست ؛ ہموار ؛ مسطح ۔ (۸) (نقاشی) غیراُبھروا ں ؛ بغیر اُبھار والی ؛ غیر منبت کاری شدہ ؛ سادہ ۔ (۹) چوڑا اور پتلا ؛ کشادہ اور کم موٹائی والا ؛ پھیلا مگر اُتھلا ہوا (برتن) ۔ (۱۰) مطلق ؛ صریح ؛ ناطق ؛ قطعی ؛ واجب التعمیل ؛ لازمی ؛ ناقابل انکار یا توقع ، (اب خاص کر ؛ انکار مخالفت وغیرہ کے لئے مستعمل ھے) ؛ حتمی ؛ دو ٹوک ؛ غیر مشروط ۔ (۱۱) (غیرشاعرانہ) معمولی ؛ روکھا پھیکا ؛ غیر دلچسپ ؛ بے لطف ؛ بےنمک ؛ بے کیف ۔ (۱۲) (شراب) باسی ؛ بےمزہ ؛ پھیکی ؛ اتری ہوئی ۔ (۱۳) دھیمی ؛ پست ؛ غیر واضح ؛ مردہ؛ (آواز وغیرہ) ۔ (۱٤) (موسیقی) پست زیر و بم والا (سر یا مغنّی) ؛ مناسب زیر و بم سے نسبتاً پست؛تھوڑا ؛ ذراسا؛ خفیف ؛ ناقابل لحاظ(وقفہ فصل یا پیمانہ) ۔ (۱۵) (گرامر) مسموع ؛ ظاہر ؛ پوری آواز والا ؛ (مصمتہ) ۔ (۱٦) (تجارت) نا متغیر ؛ مقررہ ؛ معین ؛ ثابت ؛ مستقل ۔

**Flat : (n)** (موسیقی) وہ سُر جو طبعی چڑھاؤ سے بقدر نیم سُر کےنیچے کیا گیا ہو ؛ سر ۔ (۲) کسی چیز کا چپٹا حصہ ؛ مسطح زمین ؛ میدان ؛ نیچی زمین ؛ نشیب ؛ دلال ؛ پانک ؛ چپٹی ؛ ہموار یا مسطح چیز ؛ تلوار وغیرہ کی چپٹی سطح ؛ کھیت ۔ (۳) چپٹے تلے کی کشتی ؛ اتھلی ٹوکری یا ٹوکرا ۔ (٤) (تھیٹر) پردہ منظر کا وہ حصہ جو چوکھٹے میں جڑا ہوا ہو ۔ (٥) مکان کا

ایک حصہ ؛ چھت کا افقی یا مسطح حصہ ۔ (٦) گھوڑ دوڑ کا میدان جس میں ٹٹیاں یا خندقیں نہ ہوں ؛ ہموار اورمسطح ریس کورس ؛ افقی ہموار مسطح ؛ بالکل ہموار ؛ جو ڈھلواں نہ ہو ۔ (٧) (کان کنی) معدنیات کی سطح یا دھاری ؛ دھات کی مسطح درز یا دھاری یا اُس کا کوئی مسطح حصہ ۔ (٨) مسطح قطعۂ زمین ؛ میدان ؛ ہموار خطہ (بخلاف کوہستان) ؛ میدانی علاقہ ؛ (مجازاً) ہموار ؛ سادہ ؛ آسان ؛ سیدھا سادہ ؛ بےرنگ ؛ بے آرائش چیز ۔ (٩) (عموماً جمع) ایک حد تک مسطح آب گذار جس کے اوپر سے جوار بہتا ھے ۔ (١٠) اُتھلا مقام ؛ چھچھلا پانی والا مقام ؛ پایاب مکان ؛ چھچھلے پانی والی جگہ ۔ (١١) کوئی بھی چوڑی اور پتلی چیز ۔ (١٢) کشادہ اور اُتھلی چیز ؛ تھالی قاب وغیرہ ۔ (١٣) (جہاز سازی) (جمع) جہاز کے فرش والی شہتیریں جو جہاز کے بیچ میں ڈھلواں نہیں ہوتیں ؛ کسی مخصوص کمرے کا جزوی فرش یا عرشہ ۔ (١٤) (عمارتی نقاشی) وہ سطح جس کی نقاشی بےجان ہو ؛ نیز اس کےلئے استعمال شدہ رنگ ۔ (١٥) (عامیانہ) بے وقوف ؛ گاؤدی ؛ احمق ؛ سادہ لوح ؛ ایسا شخص جس کو باآسانی دھوکا دیا جاسکے یا جُو بےوقوف بنایا جاسکے ؛ بھولا ؛ ضعیف العقل ۔ (١٦) مسطح آئینہ یا عکاس ۔ (١٧) ہَوا نکلا ہوا ٹائر ؛ پھٹا ہوا ٹائر ۔ (١٨) کاغذ کا بے مُڑا لکھنے کا چکنا کاغذ ۔ (١٩) ناتراشیدہ ہیرے کی ایک قسم ۔ (٢٠) (رقص میں) بھر پور قدم ۔ (٢١) ہتھیلی ۔

B.D.E. etc.flat : B.D.E وغیرہ سے قدرے چست ذیلی سُر ۔

His speech fell flat : اس کی تقریر بےاثر رہی ۔

Market is flat : بازر گرا ہوا ھے ؛ مندا ھے ۔

Prices are flat : قیمتیں گری ہوئی ہیں ۔

That's flat : جس میں شبہ کی گنجائش نہیں ؛ بے ریب وشك ؛ بس یہ حرف آخر ۔

To fall flat : زمین پر اوندھا گرنا ؛ ناکام ؛ بے اثر ہونا ؛ تعریف وتوصیف سے محروم رہنا ۔

To make flat : (صنعت و حرفت) چوڑا یا چپٹا کرنا ۔

Flat : (n) [Altered f. Fiet. origin.] مکان کی منزل ؛ مکان کی منزل پر چند کمروں کا رہائشی مقام ۔

Flat : (v) (١) (موسیقی) سُر مدھم یا کمزور ہونا ۔ (٢) مسطح کرنا؛ چپٹا کرنا ؛ ہموار کرنا ؛ چکنا کرنا؛ تختہ نما بنانا ؛ چپٹا ہونا یازیادہ چپٹا ہو جانا ۔ (٣) (جہاز رانی) مستول کے برعکس (خلاف بادبان کا) افقی طور پر دباؤ ڈالنا ۔ (٤) ہلکے یا پھیلے یا مدھم رنگ سے (کسی سطح کو) رنگنا ۔ (٥) (گاڑی سازی) وارنش کی ہوئی سطح سے چمك کو دور کرنا ۔ (٦) (امریکا) عاشق کو پھٹکار دینا؛ نامنظور کردینا ؛ عاشق کو منہ نہ لگانا ؛ مسترد کردینا ۔

To flat out : رفتہ رفتہ دبلا یاپتلا ہوتے جانا ؛ (مجازاً) فقدان ظاہر کرنا؛ ہمت ہارجانا ؛ حالت سقیم ہوجانا ؛ ڈھیر ہوجانا ۔

Flat : (adv.) حتمی طورپر ؛ قطعی طور پر ؛ مطلقاً ؛ اثباتی یا ادعائی طورپر ؛ صاف طور پر ؛ واضح طور پر ؛ بین طور پر؛ صریحاً ؛ ظاہرہ ؛ صاف صاف؛ بے کم و کاست؛ پورے طور پر ؛ کامل طور سے ؛ بالکل بھر پور ؛ کلیتاً ؛ سراسر ؛ فی الجملہ ؛ لازماً ؛ یقیناً ؛ ضروری طور پر ۔

Flat arch : (n) (تعمیرات) ایک قسم کی محراب جس میں دبنے ہوئے پچر کی قسم کی شکل کے کنارے اس طرح کئے ہوئے ہوتے ہیں کہ ایک دوسرے کو سہارا دیں لیکن ان کے سرے اوپر اور نیچے تقریباً ایک سیدھے خط میں ہوں ؛ سپاٹ محراب ۔

Flat base : (n) چپٹا پیندا ۔

Flat bear : (n) شراب جس کا اُبال ختم ہو گیا ہو ؛ باسی شراب ؛ اُتری ہوئی شراب ۔

Flat-bedded : (a) (ارضیات) فطری طور پر ہموار یا مسطح شگاف والا ۔

Flat-bill : (n) ایک قسم کی چوڑی یا چپٹی چونچ والی چڑیا ۔

Flat blasphemcy : (n) کفر مطلق ۔

Flat boat : (n) (١) کشتی جس کی تلی اُتھلے پانی میں استعمال کئےجانےکےلئے چپٹی ہو۔(٢) (امریکا) ایك لمبی معمولی طورپر بنی ہوئی کشتی جو مغربی ندیوں میں سامان لانے لے جانے کےلئے پہلے کثرت سے استعمال کی جاتی تھی ۔

Flat boat : (v) چپٹی تلی والی کشتی پر سفر کرنا ؛ چپٹی تلی والی کشتی کا انتظام کرنا ؛ اس طرح کی کشتی پر سامان بھیجنا ۔

Flat-bottom : (n) چپٹی پیندے والی کشتی ؛ (کیمیا) چپٹی پیندے والا ۔

Flat-bottomed : (a) چپٹی پیندے والی ، (خصوصاً کشتی) ۔

Flat brick : (n) (تعمیرات) پٹ اینٹ ۔

Flat candlesick : (n) ایک شمع دان جس کی نشست چوڑی ہو اور شاخ چھوٹی ہو تاکہ آسانی کے ساتھ ہاتھ میں لے کر چل سکیں ۔

Flat cancellation : (n) یکساں تنسیخ ۔

Flat-cap : (n) لکھنے والے کاغذ کی ایک تختی جو ۱۴+۱۷انچ کی ہو ؛ تحریری کاغذ ۔

Flat-car : (n) (امریکا)پلیٹ فارم نماریلوے مال گاڑی جس کے کنارے کوئی روک یا اُن پر کوئی چھت نہیں ہوتی ۔

Flat chest : (n) چپٹا سینہ ؛ ایسا سینہ جو سامنے سے گول نہ ہو ۔

Flat chisel : (n) چکناکرنےوالی ایک چپٹی چھینی یابسولی ؛ رندہ ۔

Flat cost : (n) (تجارت) بنیادی لاگت ۔

Flat denial : (n) غیر مشروط اورصاف انکار ؛ دوٹوک انکار ۔

Flat drill : (n) چپٹا برما ۔

Flat fish/Flat-fish : (n) مچھلیوں کی ایک قسم جن کا جسم بچپن میں گول اور آگے چل کر چوڑا ہوتا جاتا ہے ۔

Flat-foot : (n) (۱) پاؤں کی وہ حالت جس میں ٹخنے کی ہڈیاں قدرے محراب نما یاغیرمحراب نما ہوتی ہیں (طب) روح القدم ؛ چپٹا پا ۔(۲) چپٹے پاؤں والا شخص ۔(۳) (جمع میں) (عامیانہ) سپاہی خصوصاً گشتی دستے کا سپاہی ۔(٤) (عامیانہ) (جمع میں) بادبان ۔

Flat footed : (a) (۱) ایسا شخص جس کی پُشت پا اُبھری ہوئی نہ ہو ؛ سپاٹ پاؤں کا؛ چوڑے چکلے پاؤں کا ۔(۲) (امریکی روزمرہ) سیدھا ؛ سپاٹ اور پورا ۔(۳) مضبوطی سے قدم جمائے ہوئے؛ اٹل ۔(٤) کامل ؛ معین ؛ غیر مذبذب ؛ فیصلہ کن ؛ واضح ؛ صریح ؛ کھلاھوا ۔(٥) غیر چوکنّا؛ غیر مستعد ۔

Flat-footed : (adv.) کھلے طور پر ؛ واضح طور پر ؛ صریحاً ؛ فیصلہ کن طور پر ۔

Flat footedly : (adv.) Flat footed دیکھو

Flat-hat : (v) (۱) ہوائی جہاز میں غیر ضروری طور پر خطرناک اور نا عاقبت اندیش انداز میں بہت نیچائی پر پرواز کرنا ۔(۲) نمائش کرنا ؛ دکھاوا کرنا ؛ قابلیت کا اظہار کرنا ۔

Flat-hatter : (v) ہَوائی جہاز میں غیر ضروری طور پر خطرناک اور نا عاقبت اندیش انداز میں بہت نیچائی پر پرواز کرنے والا ۔(۲) نمودیا ؛ قابلیت جتانے والا ۔

Flat-head : (n) (۱) چپٹے سر والا ؛ سپاٹ سر والا خصوصاً شمالی امریکی ہندوستانیوں کے ایک قبیلے کا کوئی فرد جس کے بارے میں غلطی سےیہ فرض کرلیا گیا ھے کہ وہ اپنے بچوں کے سروں کو مصنوعی طور پر چپٹا کردیتا ھے ۔(۲) (آسٹریلیا) چپٹے سر والی مچھلیوں کی ایک قسم؛ (امریکا) ایک قسم کا سانپ جو اپنے سر کو چپٹا کر لیتا ھے ۔ (۳) (تعمیرات) محراب کی اندرونی قوس کی ہموار اور غیر کندہ سطح والی آرائش ۔(٤) بےوقوف ؛ سادہ لوح آدمی ۔

Flat-headed : (a) (۱) چپٹے سر والا ؛ سپاٹ سر والا ۔ (۲) بے وقوف ؛ کند ذہن ؛ غبی ؛ سادہ لوح ۔

Flat impression : (n) (طباعت) سادہ پروف ؛ سادہ کاپی جو نیچےیا اوپرکاغذکی تہ دئےبغیر چھاپی گئی ہو ۔

Flat iron : (n) کپڑوں پر استری کرنے کا لوہا ؛ استری ۔

Flat-iron : (v) کپڑوں پر استری کرنا ۔

Flat jointed pointing : (n) (تعمیرات) چپٹی ٹیپ کاری ۔

Flat land : (n) (۱) خلاء میں دو ابعاد (لمبائی چوڑائی) والی ایک سر زمین ۔(۲) اس کا کشادہ خیالی سر زمین جو خلاء میں ھے ؛ میدانی علاقہ ؛ ہموار سر زمین والا خطہ ۔

Flat lander : (n) میدانی علاقہ میں رہنے والا ؛ میدانی علاقے کا باشندہ ۔

Flat machine : (n) بُنائی کی مشین جس میں عمودی طور پر لگےہوئے ایک چپٹے تختے پر سوئیاں لگی ہوتی ہیں ۔

Flat nail : (n) ایک چھوٹی تیزنوک والی کیل جس کا سر چپٹا اور پتلا ہوتا ھے ۔

Flat-nose : (n) چپٹی ناک والا شخص ؛ نک چپٹا ۔

Flat-nose/-nosed : (a) نک چپٹا ؛ چپٹی ناک والا ؛ افطس ۔

Flat nonsense : (n) قطعاً مہمل ۔

Flat out : (a) (۱) (خاص کر بول چال)صاف ؛ واضح ؛ کھلاھوا ؛ صریح ؛ سادہ ۔ (۲) (خاص کر برطانیہ میں) انتہائی تیز (رفتار) ۔

Flat out : (adv.) (۱) (خاص کر بول چال) صاف گوئی سے ؛ دو ٹوک ؛ کھلے طورپر ؛ واضح انداز میں ۔ (۲) انتہائی تیز رفتاری سے ۔

Flat pull : (n) دیکھو Flat impression

Flat race : (n) ہموار زمین پر گھوڑ دوڑ جس میں ٹٹیاں اور خندقیں کھودنی نہ پڑیں ؛ صاف اور ہموار میدان میں ہونے والی دوڑ ۔

Flat rail : (n) ریل کی پٹری جو ایک سادہ چپٹی چھڑ پر مشتمل ہوتی ہے اور جسے میخوں کے ذریعہ لمبے تختے پر جڑ دیا جاتا ہے ۔

Flat rate : (n) شرح قیمت جو ہر حال میں یکساں رہے اور کسی نسبت سے گھٹتی بڑھتی نہ ہو ، (تجارت) یکساں شرح ؛ یکساں نرخ ۔

Flat refusal : (n) قطعی انکار ؛ صاف انکار ۔

Flat reinsurance : (n) نئے بیمے کا وہ معاہدہ جسے مسترد یا یا تبدیل نہیں کیا جاسکتا ؛ قطعی انتقال بیمہ ۔

Flat response : (n) (طبع) یکساں تاثر ۔

Flat rod : (n) (کان کنی) دوری پر رکھے ہوئے پمپ یا مشین تک افقی طور پر انجن سے قوت یا حرکت منتقل کرنے کےلئے استعمال ہونے والے چھڑوں کے سلسلوں میں سے ایک ۔

Flat roof : (n) پانی کی نکاسی کےلئے مسطح چھت ؛ سپاٹ چھت ۔

Flat rope : (n) چپٹا رسہ ؛ کئی رسّوں کو یکجا سی کربنا یا ہوا ایک چوڑا پٹا ۔

Flat-sheets : (n) (ارضیات ، معدنیات) باریک پرتیں ، مسطح دھاریاں ، خالی درزیں یا معدنیات کےتہ نشیں مادے جو عموماً اپنے قریب والی پرتوں سے مختلف ہوتی ہیں ؛ اکثر سکڑے ہونے یا محدود تہ نشیں مادے ۔

Flat silver : (n) چاندی کی یا چاندی سے ملمع کئے ہوئے چاقو ، چھڑی اور دیگر کھانے کے ظروف ۔

Flat structure : (n) (تجارت) چپٹا ڈھانچا ۔

Flat surface : (n) چپٹی سطح ۔

Flat tail/-mullet : (n) ایک قسم کی آسٹریلیائی سمندری مچھلی جسے بعض علاقوں میں بڑے چاؤ سے کھایا جاتا ہے ۔

Flat tint : (n) یکساں رنگوں میں سے کوئی ایک ؛ یک میل رنگ ۔

Flat tone : (n) (طبیعیات) کومل سُر ۔

Flat-tool : (n) (۱) مُڑی ہوئی روکھانی جو دونوں کناروں اورمربع نما سرے کو کاٹتی ہے ۔(۲) مخروطی شکل کا ایک اوزار جو منبت کاری اورأبھرواں نقاشی میں استعمال ہوتا ہے ۔

Flat tuning : (n) (ریڈیو) غیر واضح ہمُسروی ۔

Flat-ware : (n) طشتری ؛ رکابی ؛ تھالی؛ طشت ؛ تھال ؛ پلیٹ اورایسے ہی دوسرے برتن جو کٹورے ، ہانڈی وغیرہ گھرے برتنوں سےمختلف ہوں ؛ اُتھلے برتن۔

Flat ware : (n) (۱) میز کے سامان یا اسباب جو کم وبیش چپٹے اور ہموار ہوتے ہیں نیز جو عموماً ایک ہی ٹکڑے سے بنے یا ڈھالے ہوئےہوتے ہیں ۔ (۲) رکابیاں ؛ قابیں ؛ طشتریاں ؛ طشت ؛ تھالیاں ؛ پلیٹیں (جو پیالوں کی طرح گھری نہیں ہوتیں) ۔(۳) میز ؛ چھتری ؛ چاقو ؛ کانٹے چمچے اور دوسری ایسی چیزیں ۔

Flat ware house : (n) یک منزلہ عمارت یا کمرہ جو پورا بند غلہ رکھنے کے کام آتا ہے ۔

Flat-way/-wise : (adv.) وہ حالت جب کسی چیز کی چپٹی یا ہموار سطح اوپر ہو ، سامنے ہو یا کسی دوسری سطح سے ملی ہوئی ہو ، چوڑے اورمسطح رُخ پر (کنارے کے رُخ پر نہیں) ۔

Flat weed : (n) شمالی امریکا میں ہونے والی ایک یوروپی گھاس جس کے سروں پر پیلے پھول ہوتے ہیں اور جس کی پتیاں بلی کے کان سے مشابہ ہوتی ہیں ۔

دلی ؛ پژمردگی ؛ لاغری ؛ ناطاقتی ؛ ناتوانی ۔ (۸) (مصنف وغیرہ کی) غیر شاعرانہ یا غیر ادیبانہ سستی ؛ فرسودگی ؛ بدمزگی ؛ روکھا پن ؛ پھس پھساپن ۔ (۹) (فوٹو گرافی) دھند ۔

**Flats : (n)** تاش کا بازاری نام (لوہا) پٹیاں ۔

**Sharps and flats :** پیانو کے تختے کی سیاہ چابیاں ؛ (نیز از راہ ابہام) عیار؛ دغاباز یا ان کے ستائے ہوئے لوگ ۔

**Flatted : (a)** چپٹا کیا ہوا ؛ مسطح کیا ہوا ؛ ہموار کیا ہوا ۔

**Flatten : (v)** (۱) چپٹا کرنا ؛ سپاٹ کرنا ؛ ہموار کرنا ؛ مسطح کرنا ۔ (۲) چپٹاہونا ؛ مزید چپٹا ہونا (.out کے ساتھ بھی مستعمل ھے) ۔ (۳) دھیما ہونا ؛ کم ھونا ؛ ھَوا یا طوفان کا زور کم ھونا یا ٹوٹنا ۔ (٤) بے جان کرنا ؛ سست کرنا ؛ بے مزہ کرنا ؛ بے رنگ و نمک کرنا ؛ غیر دلچسپ بنا دینا ، سست ، پژمردہ یا کم زور ھوجانا ؛ مدھم ، دھندلا یاضعیف ھو جانا۔(٥) (موسیقی) کسی سُر کو نیچا کرنا ۔ (٦) (نقاشی کو) چمک دمک سے محروم کردینا ؛ تابانی، درخشانی، بارونق چھین لینا ؛ تجلی یا نور سے محروم کردینا ۔ (۷) (ھَوا بازی) ھَوائی جہاز کو زمین سے متوازی حالت میں کر لینا نیز ھَوائی جہاز کا زمین کے متوازی حالت میں ھوجانا ۔ (۸) کچل کر مارڈالنا یا برباد کر دینا ۔

**To flatten in a sail :** (جہاز رانی) باد بان کو کشتی کے تقریباً پورے حصے پر یا آگے سے پیچھے تك پھیلا دینا ۔

**To flatten out :** (ھَوا بازی) ھوائی جہاز کو زمین سے متوازی حالت میں کرلینا ؛ نیز ھَوائی جہاز کا زمین کے متوازی حالت میں ھو جانا ۔

**Flattener : (n)** (۱) چپٹا کرنے والا ؛ مسطح کرنے والا ؛ ہموار کرنے والا ؛ تھاپی (آلہ) ۔ (۲) پژمردہ کن ؛ افسردہ کن ؛ کمزور کرنے والا ؛ دھندلا کرنے والا ؛ رونق یا چمك دمك سےمحروم کرنےوالا ۔ (۳) چپٹا یا ہموار کرنے کے لئےاستعمال ھونے والی چیز ؛ رونق یا تابانی کو ختم کردینے والی چیز ۔

**Flattening : (n)** (۱) چپٹا، سپاٹ یا ہموار ھونے یا کرنے کا عمل ؛ تسطح ۔ (۲) (شیشہ سازی) شیشے کے تختوں کو چپٹا ، مسطح کرنے کا عمل یاطریق عمل ۔ (۳) چپٹا ، ہموار ، مسطح یا سپاٹ ھونے

**Flat work/-wash : (n)** چادریں تولیے ؛ میز پوش وغیرہ جنھیں مشین میں دھولیا جاتا ھے بخلاف ان کپڑوں کے جنھیں استری کرنے کی ضرورت ھوتی ھے ۔

**Flat work ironer : (n)** کل دار استری جس میں گرم استوانوں کے درمیان سے کپڑوں کو گذار کر استری کی جاتی ھے ۔

**Flat worm : (n)** (حیوانیات) کیچوا ۔

**Flat wrack : (n)** چوڑے پتوں یا ورق نما اعضاء والی بحری گھا سوں کی مختلف قسموں میں سے کوئی ایك ۔

**Flated : (a)** (صوتیات) مصمتے کی آواز کا ؛ مصمتہ ؛ اوتار صوت میں ارتعاش پیدا کئےبغیر سانس کے ذریعہ پیدا شدہ (آواز) ۔

**Flatling : (a)** کسی ہتھیار کے چپٹے کنارے سےپہنچائی ھوئی (ضرب) ۔

**Flatling(s) : (a)** (۱) (متروك بول چال) پورے طور پر کشادہ ؛ ہموار؛ مسطح ؛ سپاٹ؛ چپٹا ۔ (۲) چپٹے کناروں کے ساتھ ؛ چپٹے پہلوؤں والا ۔ (۳) عمودی طورپر (حرکت)۔ (٤) (بول چال) سپاٹ طورپر ؛ ہموارلہجے میں ؛ صاف طور پر ؛ واضح طور سے ؛ تحکمانہ ؛ قطعاً ؛ لازمی طورپر ۔

**Flatly : (adv.)** (۱) قطعاً ؛ صاف طورپر ۔ (۲) تھوڑے خم کے ساتھ ؛ قدرے منحنی ۔ (۳) غیر ابھرواں ؛ غیر منبت کاری شدہ ؛ بغیر اُبھار والا ۔ (٤) سادہ طور پر ؛ صاف صاف ؛ دوٹوك ؛ صاف گوئی سے؛ معینہ طور سے ؛ فیصلہ کن طورپر ؛ قطعاً ؛ صریحاً ؛ کلیتاً ؛ مطلقاً ؛ بالکل ؛ پورےطور سے؛ مکمل طورسے ؛ مجملاً ؛ اتماماً ؛ بے دلی سے ۔ (٥) بے لطف انداز میں ؛ بے مزہ ھو کر ؛ بے رغبتی سے ؛ غیر مشتاقانہ ۔

**Flatness : (n)** (۱) چپٹا پن ؛ ہمواری ؛ سپاٹ پن ۔ (۲) (مجازاً) بے مزگی ۔ (۳) کشادگی ؛ پھیلاؤ ؛ کم خمیدگی ؛ کم انحنائیت ؛ قدرے منحنی ھونے کی صفت ؛ ابھرا ھوا نہ ھونا ؛ غیر ابھرواں ؛ غیر منبت کار ؛ نمایاں نہ ھونا ؛ بےنمائیت ؛ بےنمودی ۔ (٤) (گفتگویاتحریر کی) سادگی ؛ راستی ؛ ہمواری ؛ بے تکلف پن ؛ کھراپن ؛ قطعیت ؛ مطلقیت ؛ صراحت ؛ وضاحت ۔ (٥) دل چسپی یا احساس ذمہ داری کا فقدان یا کمی ۔ (٦) مردہ دلی ؛ مردمی ؛ موت ۔ (۷) حوصلہ یا توانائی کا فقدان یا کمی؛ بے دلی ؛ انقباض خاطر ؛ افسردہ

کی حالت ۔ (٤) پژمردگی ؛ افسردگی ؛ بے دلی ؛
کمزوری ؛ بے رونقی ؛ بےلطفی ۔

**Flattening oven : (n)** گرم کرنے والا کمرہ یا بھٹی جس میں شیشے کے استوانوں کو دھیمی دھیمی آنچ دے کر چپٹا اور ہموار کیا جاتا ھے ۔

**Flattening stone : (n)** شیشے کو گرم کر کے چپٹا بنانے والی بھٹی میں استعمال ھونے والا پتھر ۔

**Flatter : (n)** (١) چپٹا، سپاٹ یا ہموار کرنے والا ؛ مزدور ۔ (٢) چپٹا کرنے والا اوزار ؛ چوڑے منہ والا ہتھوڑا جسے لوہار استعمال کرتے ہیں ، سپاٹ ہتھوڑا ۔

**Flatter : (v) [ME.'flatteren.']** (١) چاپلوسی کرنا ؛ خوشامد کرنا؛ پھسلانا؛ ضرورت سے زیادہ تعریف وتوصیف کرنا ؛ سراہنا ؛ کسی شخص کی خود پسندی کو تقویت پہنچانا ؛ چڑھانا ؛ ایسی باتیں کرنا جسے سے دوسرا شخص اپنے کو بہت بڑا آدمی سمجھنے لگے ؛ ریشخند کرنا ۔ (٢) (بےبنیاد) امید دلانا ؛ سبزباغ دکھانا ۔ (٣) اپنے کو محض خیالات اورمنصوبوں سے خوش کرنا ۔ (٤) خواہش پوری کرنا (آنکھ کان کی تسکین کے لئے) ۔ (٥) دوسروں کا دل خوش کرنے کےلئے جوش بیان اور خوشامدانہ کلام میں غلو کرنا ۔ (٦) اپنے مجروح ضمیر یا خود پسندی کے احساس پر مرہم رکھنا ؛ اپنی بےعزتی اورذلت کو بھلا دینا ۔ (٧) تصویر میں (مصور کا) کسی کے حسن صورت کو مبالغہ کے ساتھ ظاہر کرنا ۔ (٨) کسی کی خودپسندی یا خود نمائی کی تسکین کرنا؛ کسی کو اُس کی عظمت واحترام کا احساس دلانا ۔ (٩) خوشامد سےراضی کرنا؛ بہلانا؛ پھسلانا ؛ بہکانا؛ لبھانا؛ فریب دینا ؛ ورغلانا ۔ (١٠) تملق کرنا ؛ محظوظ کرنا ۔

**Flatterer : (n)** خوشامدی ؛ چاپلوسی کرنے والا ؛ چرب زبان ؛ چاپلوس ۔

**Flattering : (a)** خوشامد کرنے والا ؛ خوشامدی ؛ خوشامد سے راضی کر لینے والا ؛ بہلانے والا ؛ پھسلانے والا ؛ لبھانے والا ؛ ورغلانے والا ؛ فریبی ۔

**Flatteringly : (adv.)** خوشامدانہ؛ چاپلوسی سے؛بہلاپھسلاکر ؛ خوشامد کرکے ۔

**Flattery : (n) [F.'flatterie.']** (١) خوشامد ؛ چاپلوسی ؛ تملق ؛ چرب زبان ؛ ریشخند ؛ جھوٹی بڑائی ؛ جھوٹی تعریف؛ بہلاوا؛ مداہنت؛ دلخوشی ۔ (٢) (مجازاً) مسرت بخش دھوکا ؛ تسکین دہ فریب ۔

**Flattie/Flatty : (n)** (١) چپٹا ؛ سپاٹ ۔ (٢) مشرقی امریکا جنوبی آبنائیوں میں چلنے والی ایک چھوٹی کشتی جس کا پیندا چپٹا اور کنارے کھڑے ھوتے ہیں ۔ (٣) چپٹی ایڑی یا بغیر ایڑی والا ؛ جوتا یا چپل ۔ (٤) (عامیانہ)پولس مین ؛ سپاہی ۔

**Flatting : (n)** چپٹا، ہموار یا مسطح کرنے کا عمل یا طریق عمل خصوصاً دھات کی چادریں بنانے کا طریق عمل ؛ شیشوں کے تختے بنانے کا عمل ؛ شیشے کے استوانوں کو چپٹا کرنے کا عمل ؛ (ملمع سازی اور مکان کی نقاشی) چمک دار نقاشی سے کسی سطح کو ڈھک دینا نیز استر ؛ سطح پر پھیلائی ھوئی تہ ۔

**Flatting agent : (n)** استر کاری (پینٹ یا وارنش) میں ملایا جانے والا ایک مسالا جو سطح کو دھات نما یا دھات کے رنگ کی بنادیتا ھے ۔

**Flatting-mill : (n)** چپٹا کرنے والی مشین ؛ دھات کی چادریں بنانے والی مشین خصوصاً وہ جو دھات کی چادریں بنا کر اُن سے پٹریاں بناتی ھے جن سے کاٹ کر سکّے بنانے کےلئے سادہ سکّے یا دھاتی قرص نکالے جاتے ہیں ۔

**Flatting oil : (n)** ایک قسم کا سیال جسےرنگ سازی والےرنگ میں ملا دینے سے ایک ایسا پینٹ تیار ھوتا ھے جو خشک ھونے پر سادہ یا دھندلا نظر آتاھے ۔

**Flattish : (a)** قریب قریب چپٹا ؛ مثل چپٹے کے ؛ قدرے سپاٹ ، ہموار یا مسطح ۔

**Flatulence : (n)** (١) باد شکم ؛ موٹاپا ؛ نفخ شکم ؛ گیس یا ھَوا سے بھرے ھوئے ھونے کی حالت ؛ اپھراؤ ۔ (٢) غذائی نلی کےگیس سے پُر ھونے کی حالت ؛ حالت نفخ نیز غذاؤں میں ایسی حالت پیدا کرنے کا میلان ۔ (٣) (مجازاً) بد دماغی ؛ غرور ؛ تکبر ؛ طمطراق ؛ خودبینی ؛ خودنمائی ۔

**Flatulency : (n)** (١) غذائی نلی کے گیس سے پُر ھونے کی حالت نفخ نیز غذاؤں میں ایسی حالت پیدا کرنےکا میلان ۔ (٢) (مجازاً) بد دماغی ؛ غرور ؛ تکبر ؛ طمطراق ؛ خودبینی ؛ خود نمائی ۔

**Flatulent : (a)[L.f.'flatus.']** (١) ریاح پیدا کرنےوالا ؛ ریاح سے بھرا ھوا ؛ بادی ؛ نفاخ ؛ ھوا سے بھرا ھوا ؛ ریاحی ؛ غذائی نلی میں گیس پیدا کرنے والا ۔

(۲) خود بیں ؛ مغرور ؛ بد دماغ ؛ متکبر ؛ بےبنیاد اور بڑے دعوے کرنےوالا؛ ڈینگیل ؛ نمائشی ؛ خود پسند؛ خودبینی؛ ادعائی ؛ لفّاظ ؛ بے مغز ؛ خالی خولی ۔ (۳) غذائی نلی میں ریاح کے ساتھ یا اُس سے پیدا شدہ ؛ نفخ شکم یا اجتماع ریاح کی شکایت میں مبتلا (اشخاص)۔

Flatulent colic : (n) (طب) قولنج ریحی ۔

Flatulently : (adv.) موٹا پے کے ساتھ؛ نفخ کے ساتھ؛ ریاح آور یا نفاخ طورپر ؛ (مجازاً) خود بینی سے ؛ متکبرانہ ؛ مغرورانہ ؛ بد دماغی سے ۔

Flatulentness : (n) موٹاپا ؛ نفّاخی ؛ تکبر ؛ بد دماغی ؛ خود بینی ؛ غرور ۔

Flatus : (n) [L.f.'flare.'] (۱) سانس ؛ دم ؛ نفس ؛ پھونک ؛ ہَوا کا جھونکا ؛ بادنسیم ۔ (۲) (مرضیات) معدہ اور آنتوں میں ریاح ؛ بائی، باد ؛ باؤ ؛ بادِ شکم ؛ ریح ؛ نفخ ؛ اپھراؤ ۔ (۳) مریضانہ سوزش اور ورم ۔

Flaubertian : (n) [Gustave 'Flaubert.' Fr.novelist.] فلوبیر یا اس کے حقیقت پسندانہ ناولوں سےمتعلق یا ان کی صفات والا ۔

Flaucht./Flaught : (n) [ME.'flaght.'] (۱) اون کا یا برف کے گالوں کا ہلکا گچھا یا لچھا ؛ تکۂ برف ؛ دانۂ برف؛ اون ، روئی یا برف کےگالوں کی دھاری۔ (۲) کسی جلتی ہوئی یا مشتعل چیز سےٹوٹ کر گرا ہوا آتشیں حصہ ؛ جرقۂ آتش یا رعد وبرق ؛ آذرخش ۔ (۳) (اسکاٹستانی) یکبارگی دھماکا ؛ اچانک پھٹ پڑنا ۔

Flauchter/Flaughter : (n) (اسکاٹستانی) کپکپاہٹ؛ جھلملاہٹ؛ سنسناہٹ ؛ جھنجھناہٹ ۔

Flauchter/Flaughter : (v) (۱) (خاص کر اسکاٹستانی) کانپنا ؛ جھلملانا ، ٹمٹمانا ؛ جھنجھناہٹ یا سنسناہٹ کی آواز نکلنا ؛ آگے پیچھے حرکت کرنا ؛ پر جھاڑنا ؛ پھڑ پھڑا نا ؛ پر مارنا ۔ (۲) (خاص کر اسکاٹستانی) (جذبات کو) برانگیختہ کرنا ؛ اشتعال دینا ؛ مشتعل کرنا ؛ بھڑکانا ؛ اُبھارنا ؛ جوش دلانا ؛ اکسانا؛ شراب پلا کر بدحواس کر دینا ؛ نیم مدھوش کردینا ؛ گھبرا دینا؛ پریشان کردینا۔

Flaught-bred : (adv.) (۱) (اسکاٹستانی) بازو پھیلائے ہوئے ؛ عقاب کی طرح بازو پھیلائے ہوئے (جس میں ٹانگیں بھی پھیلی ہوئی ہوں) ۔ (۲) شائقانہ ؛ مشتاقانہ ؛ شوق یا سرگرمی سے ۔

Flaunt : (v)[Origin unkn.] (۱) غرور یا شیخی سے جھومنا ؛ اکڑنا ؛ اپنی شان دکھانا ؛ اپنے لباس اور آرائش کی بھڑک دکھانا ؛ اترا کر چلنا ؛ خود فروشی کرنا ۔ (۲) (پروں کا) خوشی سے ہلنا ؛ (چیزوں کا) ضرورت سے زیادہ فوق البھڑک ہونا ۔ (۳) مظاہرہ کرنا ؛ دکھانا ؛ دکھاوا کرنا ۔

Flaunt : (n) (شاذ) مغرورانہ چال ؛ اکڑ ؛ لباس اور آرائش کی نمائش۔

Flaunting : (a) خوشی سے یا مغرورانہ جھومتے ہوئے ؛ گھمنڈی ؛ متکبر ؛ نمودیا ؛ شیخی باز ؛ اِترانے والا ۔

Flauntingly : (adv.) شیخی کے ساتھ؛ اتراکر ؛ مغرورانہ انداز میں ؛ گھمنڈ سے ۔

Flaunty : (a) شیخی باز ؛ خود فروش ؛ خود نما ؛ گھمنڈی ۔

Flautando/Flautato : (adv.) [It. f. flauto.] بانسری کی طرح ؛ بانسری کی سی آواز سے (خصوصاً تار والے باجوں کو بجانے میں ہدایت کے طور پر استعمال ہوتا ھے ۔

Flautino : (n)[It.dim.of flauto] (۱) (موسیقی)چھوٹی بانسری ؛ نَے؛ نفیری ؛ ایک قسم کا چھوٹا ارگن ۔ (۲) ارگن میں لگی یکساں سُروں والی بانسریوں میں سے کوئی ایک ۔

Flautist : (n) [It. flautista.] بانسری بجانے والا ؛ نَے نواز ۔

Flauto : (n) [IT.] بانسری ؛ نَے ؛ نفیری نیز ارگن میں لگی یکساں سُر والی مختلف بانسریوں کے نام ۔

Flauto piccolo : (n) ارگن باجے کا ایک پردہ ۔

Flauto trverso : (n) جرمن بانسری ۔

Flavaniline : (n) ایک قسم کا زرد رنگ ۔

Flavescent : (a) [L.f.,flvus.] جو زرد ہو رہی ہو ؛ مائل بہ زردی ؛ زردی مائل ۔

Flaveria : (n) [N.L.] امریکا کے گرم خطے میں پائی جانے والی بوٹیوں کی ایک قسم جن کی پتیاں آمنے سامنے اورننھے زرد پھول خوشوں کی شکل میں ہوتے ہیں۔

**Flavin : (n)** (۱) (جراحی)زخموں کو زہر سے بچانےوالی ایک ایک دوا ۔(۲) زرد رنگ جو بلوط سے بنایا جاتا ھے ۔ (۳) (کیمیا)لیموں کے درخت کی چھال سے تیار کیا ھوا ایک زرد رنگ کا مسالہ ۔

**Flavism : (n)** (طب) زردی مُو ۔

**Flavo : (comb.)** سابقہ بمعنی زرد یا زرد رنگ ۔

**Flavorous/Flavourous : (a)** خوشبو دار : بو والا : مہک والا : خوشبو سے بھرا ھوا : مزے دار ۔

**Flavour/Flavor : (n) [OF.flaur, fleiur.]** (۱) مہک : خوشبو : مزہ : چاشنی: لذت : زبان اورناک کا مشترک احساس : ایک خاص قسم کی بو : ذائقہ : مخصوص مزہ ۔(۲) ایسی لذت جس کی تعریف و تشریح نہ کی جاسکے : ذائقہ کی ایک خاص کیفیت جو چیزوں کو ایک دوسرے سےممیز کرتی ھے : خاص قسم کے مزے کا ایک شائبہ ۔ (۳) جبلّی طور پر ودیعت کی ھوئی ناقابل تعریف وتشریح : خصوصی صفت : چپٹا پن : اشتہا آفریں : رائحہ (غذا کا) : چاشنی : چٹخارہ ۔

**Flavour : (v)** (۱) کسی چیز میں کوئی خاص مزہ پیدا کرنا : معطر کرنا : خوش مزہ کرنا : ذائقہ دار بنانا : عبارت آرائی سے نکتہ یا لذت پیدا کرنا : خوش مزہ ھونا : معطر ھونا : چٹپٹا بنانا : مزے دار کرنا : خوشگوار کرنا : بگھارنا : مزہ پیدا کرنا : خوشبو دار بنانا ۔(۲) مزہ چکھنا : ذائقہ چکھنا ۔

**Flavoured : (a)** (۱) خوشبودار بنانے کےلئے کچھ ملایا ھوا : بگھارا ھوا : خوشبو ڈالا ھوا : معطّر کیا ھوا ۔ (۲) خاص بو والا : مخصوص خوشبو والا : خصوصی مزےوالا: لذیذ: ذائقہ دار: خوشبو دار۔

**Flavouring : (n)** (۱) بگھار : خوشبودار بنانے کا عمل : لذیذ یا چٹخارے دار بنانے کا عمل : لذت بخش ۔ (۲) خوشبودار بنانے کےلئے استعمال کی جانے والی چیز : خوشبو دارمسالہ : کیوڑا، گلاب وغیرہ ۔

**Flavourless : (a)** بےمزہ : بے لذت : بے لطف : سادہ (عبارت) ۔

**Flavoursome/Flavourous : (a)** مزہ دار : بامزہ : لذیذ ۔

**Flavous : (a) [f. L. flavus.]** زرد : پیلا (خالص زرد) ۔

**Flaw : (n) [Origin doubtful.]** (۱) شگاف : درز : رخنہ : دراڑ ۔ (۲) نقص : عیب ۔(۳) (قانون) کسی دستاویز ، شہادت، روئداد عدالت یا قانونی کاروائی وغیرہ میں ایسا نقص جو اس کو ناجائز بنادے ۔(٤) (اسکاتستانی)ٹکڑا : ٹوٹا ھواحصہ ۔ (٥) گھاس لگا تختہ جو زمین سے کاٹا یا اکھاڑا جائے : دوب تختہ ۔

**Flaw : (n) [Origin unkn.]** جھکڑ : هَوا کا سخت جھونکا تھوڑے تھوڑے وقفے سے) : مختصر طوفان : ہلکا طوفان ۔

**Flaw : (v)** (۱) شگاف پیدا کرنا : بال ڈالنا : خراب کردینا : عیب پیدا کر دینا : بگاڑ دینا : درکا دینا ۔ (۲) پھٹ جانا : شگاف پیدا ھوجانا : درك جانا : دراڑ ھوجانا: درز پیدا ھو جانا: عیب دار ھو جانا : ناقص ھو جانا ۔

**Flaw : (v)** (۱) جھکڑ کی صورت هَوا کا بہنا : تھوڑے وقفوں سے طوفانی هَواؤں کا بہنا ۔(۲) برہم کردینا : بےترتیب کر دینا : بکھیر کر رکھ دینا (جس طرح طوفانی هَوائیں کر دیتی ہیں) ۔

**Flawless : (n)** بےعیب : مکمل : بے درز : بےشگاف : بےنقص ۔

**Flawlessly : (adv.)** بغیر نقص یا عیب کے : کامل طور سے : مکمل ھو کر ۔

**Flawlessness : (n)** بے عیبی : اکملیت ۔

**Flawn : (a) [med. L. fladoueus.]** (متروك) ایک قسم کی کھیر جو دودھ اور انڈے کو ملا کر بنائی جاتی ھے ۔

**Flawy : (a)** (۱) عیبوں سے بھرا : عیب دار : ناقص ۔ (۲) زوردار : جھکڑ دار : پُرجوش : بہت تیز : طوفانی ۔

**Flax : (n) [OE.fleax.]** (۱) سن کا درخت جس کے پھول نیلے ھوتے ہیں اور جس کے ریشے یا کتان سے کپڑا بنایا جاتا ھے : اس کے بیجوں کو السی کہتے ہیں ۔(۲) اس پودے کے ریشے : سن: پٹ سن ۔ (۳) اس پودے کے ریشوں سےبنا ھوا کپڑا : کتان کا کپڑا : سنئی کا کپڑا : کتان ۔

Cloth of flax — سن کا کپڑا ۔

Fibres of flax : سن کےریشے جن سے کپڑا بنایا جاتا ھے ۔

Mountain flax : سن کے پودے کی ایک قسم ۔

Newzealand Flax : نیوزی لینڈ میں پیدا ہونے والا سن کا پودا جس کی پتیوں کے ریشے سے کپڑے بنائے جاتےہیں ۔

Flax brake : (n) سن کےڈنٹھل سے سن چھڑانےوالا ایک دندانہ دار اوزار ۔

Flax comb : (n) سن کے ریشوں کو سلجھانے یا صاف کرنے کی کنگھی ۔

Flax cotton : (n) سن کی روئی ؛ روئی بنایا ہوا سن ۔

Flax hackle : (n) دیکھو Flax comb

Flax seed//Flaxseed : (n) (۱) سن کا بیج ؛ السی ۔(۲) ایک قسم کا پودا ۔

Flax weed : (n) ایک قسم کی گھاس ؛ ایک سدا بہار درخت جس کے پھول زرد رنگ کے مشکیزہ دار اور ان میں نارنجی داغ ہوتے ہیں ۔

Flax wench/-wife/-woman (n) سن کو صاف کرنے ؛ سلجھانے، کاتنے وغیرہ کا کام کرنے والی عورت ۔

Flaxen : (a) (۱) سن کا بناھوا ۔ (۲) (بالوں کےلئے تشبیہاً استعمال ہوتا ہے) صاف کئے ہوئے سن کےرنگ کا کاہی رنگ کا پیلا ؛ زردی مائل ؛ بھورا ۔ (۳) سن کا یا اس سے متعلق ۔

Falxy : (a) سن کے مانند ؛ سن جیسا ؛ سن کا بنا ہوا ۔

Flay : (v) [OE.fleau.'] (۱) کھال کھینچنا؛ اتار لینا ؛ ادھیڑنا ؛ کھال یا چھلکے کو اتارنا؛ چھیلنا ؛ گھس کر، کاٹ کر یا چھیل کر ٹھیک کرنا ۔(۲) سختی اور شدت سے تنقید کرنا ؛ بے نقاب کرنا ؛ ظاہری صفات کا پردہ ہٹا دینا ۔ (۳) کسی کولوٹنا ؛ برباد کرنا۔

Flay flint : (n) کنجوس ؛ بخیل ؛ مکھی چوس ؛ زبردستی ؛ بہ جبر یا دھمکی دے کر روپیہ وصول کرنے والا ۔

Flayer : (n) (۱) چھلکا اتارنےوالا؛ چھیلنے والا؛ کھال اُدھیڑنے والا ؛ سَن چھڑانے والا ؛ اون یا سوت کو سلجھانےیاصاف کرنے والا ۔(۲) لٹیرا ؛ غارت گر ۔

Flea : (n) [Oe. fleah.] (۱) پسو ؛ (اصطلاحاً) چھوٹا سا ؛ بےحیثیت ؛ قابل تحقیر جانوریا شخص ؛ چھوٹا سا بےپر کا کیڑا جو انسان اورجانوروں کا خون چوستا ہے ۔(۲) ایک چھوٹا پھدکنے والا بھونرا جو ہاپ ، انگور، شلجم وغیرہ کو برباد کر دیتا ہے ۔(۳) چھوٹے قشری جانور جو پسّو کی طرح پھدکتے ہیں ۔

A flea in one's ear.: انتہائی تکلیف دہ اور حقارت جھڑکی ؛ لعنت و ملامت و پھٹکار وغیرہ ؛ غیر متوقع ڈانٹ ڈپٹ یا تنبیہ ۔

Sand flea : بالو میں رہنے والے کیڑے جو پسّو کی طرح پھدکتے ہیں ۔

Water flea : پانی کے قریب رہنے والے کیچوے کی قسم کے جانور جو پھدکتے ہیں ۔

To go (send,etc.)away with- a fla in one's ear : کسی کو ڈانٹ کر یا جھڑک کر لاجواب کردینا ؛ ٹالی پٹوا دینا (کسی کی ہنسی اڑانا) ۔

Flea/fleck : (v) پسّوؤں سے چھٹکارا پانا ؛ پسّوؤں سےنجات پانا یا دلانا ؛ پسّوؤں کا استیصال کرنا ؛ پسّوؤں کو دور کرنا یا ختم کرنا ۔

Flea bane : (n) پودوں کی ایک قسم کانام جن کےبیج پسّوؤں سے مشابہ ھوتے ہیں ۔

Flea beetle : (n) ایک چھوٹا پھدکنے والا بھونرا جو ہاپ ، انگور اور شلجم وغیرہ کو برباد کردیتا ہے ۔

Flea bite : (n) (۱) پسّو کے کاٹنے کا نشان ؛ پسو کا کاٹنا ؛ چھوٹا سا سرخ دھبا ؛ (اصطلاحاً) نہایت خفیف تکلیف یا خرچ ؛ نہایت معمولی بات اورواقعہ؛ ناقابل اعتنا بات یا واقع ۔(۲) چھوٹا سا زخم یا معمولی تکلیف ۔(۳) ذراسی مقدار ۔

Flea bitten : (a) (۱) جہاں پسّو کے کاٹنے کے دھبے پھیلےہوئے ہوں ؛ پسّو کا کاٹا ہوا ۔ (۲) لاکھی رنگ (سہ رنگ)یا سرخی مائل بادامی رنگ کا وہ گھوڑا جس کے جسم پر چھوٹے چھوٹے نقطوں والے سفید یا بھورے دھبے ہوں ؛ ہلکی زمین پر سرخی مائل بادامی یا لاکھی رنگ کے دھبے یا دھاریوں والا (گھوڑا وغیرہ) ۔

Flea dock : ایک چھوٹا درخت ۔

Flea louse : (n) درختوں میں رہنے والا اور پھدکنے والا جوں کی صورت کا کیڑا ۔

Flea wood : (n) دلدلی مہندی ؛ دلدل میں ہونےوالی مہندی ۔

Flea wort : (n) [OE. flea wyrt.] (۱) قدیم دنیا کا ایک پودا جس کے بیج بھگو دینے پر پھول جاتے ہیں اور لیسدار ہو جاتے ہیں ؛ نیز جنہیں ہلکے ملیّن کے طور پر استعمال کیا جاتا تھا ۔ (۲) مختلف قسم کے پودے جن کے بارے میں یہ سمجھا جاتا ہے کہ وہ پسوؤں کو ختم کر دیتے ہیں ۔ (۳) ایک قسم کا پودا جس کے بیج پسوؤں سے مشابہ ہوتے ہیں ۔

Fleam : (n) [OF. flieme.] (۱) (امریکا) نشتر جس سے گھوڑوں کی فصد لی جاتی ہے ؛ آلۂ جراحی جو بالعموم دو دھاری اور نو کیلا ہوتا ہے جو خون یا گوند نکالنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Flebotomy : (n) ورید شگافی ؛ رگ زنی ؛ فصّادی ؛ نشتر زنی ۔

Fleche : (n) [Fr.] (۱) (تعمیرات) (فرانسیسی) پتلا مینار ؛ خاص کر وہ جو گرجا کے وسط اور آڑے بازو کے کٹاؤ پر نکلا ہوتا ہے ؛ پتلی، گاؤ دم یا مخروطی شکل کی عمارت ۔ (۲) (قلعہ بندی) جھاڑیوں کے ساتھ ساتھ اور قلعے کے پشتے کے نمایاں زاویوں پر بنائے ہوئے مورچے یا استحکامات ۔

Fleck : (n) [Cogn. W. ON. flekkr.] (۱) جلد پر دھبا ؛ داغ یا جھائی نیز مجازاً ۔ (۲) رنگ یا روشنی کا نشان ؛ عکس ؛ دھبّا ؛ چتّی ۔ (۳) چھوٹا سا ٹکڑا ؛ ذرہ ۔

Fleck : (n) (روزمرہ) سور کے گُردے کے گِرد کی چربی ۔

Fleck : (v) کسی چیز پر چھوٹے نشان ڈالنا ؛ دھبے ڈالنا ؛ مختلف رنگوں سے رنگنا ؛ مخطط کرنا ؛ دھاریاں ڈالنا ؛ پنچ رنگا کرنا ؛ بوقلموں کرنا ؛ ابلق کرنا ؛ رنگ برنگ کا بنانا ۔

Fleck : (v) [Origin unkn.] (روزمرہ) نیچے اڑنا ؛ تھوڑے فاصلے تک اُڑ کر رک جانا آہستہ اڑنا ؛ منڈلانا ؛ لرزنا ؛ کانپنا نیز مجازاً ۔

Flecker : (v) مختلف رنگوں سے رنگنا ؛ چتکبرا کرنا ؛ مختلف رنگوں کے داغ منتشر طور پر ڈالنا ؛ ابلق کرنا ؛ پنچ رنگا بنانا ۔

Fleckless : (n) صاف ؛ ستھرہ ؛ بے داغ ؛ بغیر دھبے کے ۔

Flection/-al/-less : (۱) خم ؛ جھکاؤ ؛ کجی ؛ مُڑا ہوا ۔ (۲) دیکھو Flexion ۔

Flector : (n) عصب ؛ وہ پٹھا جو کسی جسم کے حصے کو جھکاتا ہے ۔

Fled : (a) [f.Flee. v.] بھاگا ہوا ؛ مفرور ؛ فرار ؛ بھگایا ہوا ؛ غائب ؛ اوجھل ۔

Fledge : (v) (۱) پر لگا دینا ؛ اُڑنے کے قابل بنا دینا ؛ پر یا نرم بال لگا کر آراستہ کرنا ؛ پر نکلنا ؛ پر آنا ؛ پردار کرنا ؛ قابل پرواز بنانا ؛ آمادۂ پرواز کرنا ۔ (۲) پورے طور پر بال و پر والی ہو جانا (چڑیا کا) نیز مجازاً بال و پر نکل آنا ۔ (۳) چڑیا کے بچے کو اس وقت تک پرورش کرنا جب تک اس کے بال و پر پورے طور پر نشو و نما نہ پا جائیں ؛ پردار ہونے تک پرورش کرنا ؛ نیز مجازاً ۔ (٤) (تیر میں) پر لگانا یا پروں سے آراستہ کرنا ۔

Fledge : (a) [OE.flecege.] (۱) (روزمرہ) پردار ؛ قابل پرواز ؛ قادر بہ پرواز ؛ اڑنے کی صلاحیت رکھنے والی (چڑیا) مکمل نشوونما پائے ہوئے بال و پر والی (چڑیا) ۔ (۲) پرواز کے لئے تیار ؛ لیس ؛ آمادۂ پرواز ۔

Fledgeless : (a) بے پر کا ۔

Fledg (e) ling : (n) (۱) پرند کا بچہ ؛ نوجوان پرند ؛ پرواز پرند ۔ (۲) ناتجربہ کار شخص ؛ کچا آدمی ؛ نوآموز ؛ اناڑی ۔ (۳) نیز توصیفی معنوں میں ۔

Fledgeling poets : (n) نوآموز شعراء ؛ اناڑی شعراء ۔

Fledgy : (a) پر دار ؛ پروں سے ڈھکا ہوا ۔

Flee : (v) [Pat. t. and pple. Fled) [OE.'fleon.'] (۱) بھاگ جانا ؛ خطرے سے بچنے کے لئے فرار ہونا ؛ گریز کرنا ؛ اڑ جانا ؛ پرواز کر جانا ۔ (۲) غائب ہو جانا ؛ گم ہو جانا ؛ چلے جانا ؛ کسی چیز یا شخص کے پاس سے بھاگ جانا ؛ دفعتاً چل دینا ؛ راہ گریز اختیار کرنا ؛ رفو چکر ہو جانا ؛ دفعتاً کھسک جانا ۔ (۳) بچنا ؛ پرہیز کرنا ؛ کترانا نفرت کرنا ؛ ہٹ جانا ؛ روانہ ہو جانا ؛ احتراز کرنا ؛ دور رہنا ؛ حذر کرنا ؛ بھاگنا (کسی چیز سے) ۔ (٤) پرہیز کرنے، بھاگنے، بچنے ؛ فرار ہونے، بچ نکلنے کی تدبیر یا جتن کرنا (شاذ) ۔

Fleece : (n) [OE. fleos] (۱) اون ؛ باریک بال جو بھیڑ اور اسی قسم کے جانوروں کی کھال پر ہوتے ہیں ؛ پشم گوسفند ۔ (۲) اون کی وہ مقدار جو ایک دفع بھیڑ یا بکری کی کھال سے اتار لی جاتی

حقارت کے ساتھ کلام کرنا ؛ بھونڈے پن سے ہنسنا ؛ بدتمیزی سے ہنسنا ؛ طعنہ زنی کرنا ؛ آوازے کسنا ؛ طنز کرنا ۔

**Fleerer : (a)** طعن زنی؛ مضحکہ اڑانے والا ؛ہنسی اڑانے والا ۔

**Fleeringly : (adv.)** تمسخر آمیز طور پر : حقارت سے ؛ طعنہ زنی کے ساتھ : طنز آمیز طور پر ۔

**Fleet : (n) [OE.f. fleotan.]** (۱) بحری آلات جنگ اور جنگی جہازوں کا بیڑا جو ایک ہی کمانڈر کے ماتحت ہو؛ بحری مسلح فوج ۔ (۲) کشتیوں یا جہازوں کی ایک تعداد جو سب ساتھ ساتھ بحری سفر کرتے ہیں ۔ (۳) کرایہ پر چلنے والی موٹروں اورگاڑیوں کی ایک تعداد جو ایک ہی شخص کی ملکیت ہوں ؛ ہوائی جہاز یا گاڑیوں کی وہ تعداد جو کسی معینہ گروپ یا اکائی کی تشکیل کرتی ہو ۔ (٤) (ماہی گیری) ہیرنگ جالوں کی قطار جو آپس میں سِرا به سرا بندھی ہوئی ہو ۔

**To go round or through the fleet :** بیڑے میں شامل کشتیوں کا رسّے کے ذریعے پہلو به پہلو بندھا ہونا ۔

**Fleet : (n) [OE.fleot.]** (۱) دریا یا سمندر کی شاخ جو خشکی کے اندر گھسی ہوئی ہو ؛ کھاڑی ؛ وہ جگہ جہاں پانی بہتا ہو ؛ آب گذار ؛ ساق ؛ شاخ دریا ؛ آب درہ ؛ تنگ کھاڑی ۔

**The fleet :** لوڈ گیٹ ہل اور فلیٹ اسٹریٹ کے بیچ سے ٹیمس میں بہنے والا ایک آب گذار جو اب ڈھکا ہوا نالا ہے ؛ قید خانہ جو اس آب گذار یا نالے کے پاس واقع ہے ۔

**Fleet : (a) [Cog.W.ON. 'fliotr.]** (۱) (ادبیات اور شاعری) تیز؛ سبک رو ؛ چست ؛ بادپا؛ تندرو ؛ سریع السیر؛ نیز تیزفہم ؛ رسا (ذہن) ؛ زور پروازنی تخیل؛ زود گذر ۔(۲) عارضی ؛ ناپائدار ؛ جلد مٹ جانے والا (نقش، صورت وغیرہ) ؛ متغیر ؛ بے ثبات (شاعرانہ)۔

**Fleet : (a)** (روزمرہ) (زراعت) اتھلا ؛ چھچھلا ؛ پایاب ؛ کم گہرا؛ کم عمیق ؛ سطحی ؛ اوچھا ؛ کم مایہ ۔

**Fleet : (v) [OE.'fleotan.']** (۱) چپکے سے سرک جانا ؛ غائب ہوجانا ؛ تیزی سے گذر جانا ؛ چل دینا ؛ کھسک جانا ؛ بھاگ جانا ۔(۲) خاموش جھرنے کی طرح تیز اور سبک رفتاری سے گذرجانا ؛ دبے پاؤں

ہے ۔(۳) سر کے بال جو الجھے ہوئے اور گھنے ہوں ۔(٤) (اصطلاحاً) سفید اون کی طرح کی کوئی چیز ؛ سفید بادل ؛ اون ؛ گرتی ہوئی برف ۔ (٥) (پارچہ بافی) اون یا سوت کو سلجھانے میں جو ان سے باریک چادر سی مشین کے اندر سےنکلتی ہے ؛ پنبہ یا پشم ۔ (٦) اون سے مشابہ کوئی چیز ۔

**Golden fleece :** ملک ایسٹریا و اسپین میں Knight کا اعزازی نشان ۔

**Order of the golden Fleece :** برگنڈی کے ڈیوک فلپ کے ذریعہ ۱٤۳٥ء میں برجس میں نافذ یا قائم کیا ہوا نائٹ (Kinght) کا درجہ یا سلسلہ ۔

**Fleece : (v)** (۱) اون یا اس جیسی چیز سے ڈھانکنا ۔ (۲) بھیڑوں کی اون کاتنایاتراشنا نیز مجازاً ۔ (۳) کسی کاروپیہ لےلینا ؛ کسی کو مفلس کر دینا ؛ کنگال کردینا ؛ چوس لینا ؛ کسی کا مال اڑالینا؛ بےرحمی سے لوٹ لینا ؛ پھانسنا ؛ شکار بنانا ۔ (٤) اون یا اون جیسے گالوں کی طرح پھیل جانا ؛ چھاجانا ؛ ڈھانک لینا ۔

**Fleece wool :** زندہ جانوروں سےنکالا ہوا اون ۔

**Fleeceable : (a)** وہ بھیڑ جس کا اون کاٹنے کے قابل ہو ؛ وہ شخص جس کی دولت اڑائی یا لوٹی جاسکے ۔

**Fleeced : (a)** اون والا ؛ اون دار ؛ اون جیسے بالوں والا ؛ اون سے آراستہ ؛ اون سے سجایا ہوا ؛ اون سے ڈھکا ہوا ؛ جس کا اون کاٹ لیا گیا ہو ۔

**(Sky) fleeced with cloud :** سفید بادلوں سے ڈھکا ہوا (آسمان)۔

**Fleeceless : (a)** بغیر اون کا ؛ بے اون دار ۔

**Fleecy : (a)** (۱) جس پر اون ہو ؛ اُون دار ؛ اون کی طرح نرم اور سفید ۔(۲)اون سےنکلاھوایا اون پرمشتمل؛ اون کے مشابہ ؛ اون کا سا؛ روئیں دار ۔

**Fleecy star : (n)** بارہ برجوں میں سے پہلا بُرج ؛ حمل ؛ میکھ؛ برہ ۔

**Fleer : (n) [f.Fleer. v.]** مضحکہ آمیز نظر یا کلام ؛ تمسخر ؛ استہزا ؛ خندہ نیش دار ؛ ریشخند ۔

**Fleer : (v) [Origin unkn.]** (۱) مذاق اڑانا ؛ ہنسی اُڑانا ؛ منہ چڑانا ؛ طعنے دینا ؛ آویزے کسنا ؛ منہ بنانا ؛

جانا؛ آہستہ سے گذرجانا ۔(۳) ترک وطن کرنا؛ روانہ ہوجانا ؛ نقل مکان کرنا ۔(٤) کسی رقیق مادے پر تیرنا ؛ پانی پر آجانا ؛ بہے چلے جانا ۔ (٥) (جہاز رانی) رخ بدلنا ؛ پہلو بدلنا ؛ چرخی یا رسّا وغیرہ تبدیل کرنا یا بدلنا ۔

**Fleet : (v)[Originunkn.]** کسی سیال مادے کی سطح پر بہتی ہوئی چیز کو نکال لینا ؛ چھان لینا ؛ خصوصاً دودھ سے مکھن نکالنا ؛ بالائی اُتارنا ؛ (نیز مجازاً)۔

**Fleet books : (n)** فلیٹ قید خانے کے اطرف میں بدنام یا بےوقعت پادریوں کے ذریعے خفیہ طور پر انجام دی ہوئی شادیوں کا ریکارڈ یا رجسٹر ۔

**Fleet-foot : (a)** (شاعری) سبک رو ؛ تیزرفتار؛زود گذر؛ بادپا۔

**Fleet marriage/-street-marriage : (n)** بدنام پادری کے ذریعہ فلیٹ قید خانے کے اطراف میں خفیہ طور پر انجام دی ہوئی شادی ۔

**Fleet person : (n)** بےوقعت پادری جو فلیٹ قید خانے کے اطراف میں خفیہ نکاح پڑھایا کرتا تھا ۔

**Fleet register : (n)** دیکھو Fleet book

**Fleet street : (n)** عبارت ہے جرائد واخبارات کی اشاعت سے جو لندن میں عموماً فلیٹ قید خانے کے اطراف میں شائع ہوتے ہیں۔

**Fleeten : (a)** (۱) پانی سے بھرا ہوا، پانی میں ڈوبا ہوا ۔ (۲) بالائی نکالے ہوئے دودھ کے رنگ کا ۔ (۳) (نیم رسمی معنوں میں) بالائی اُتارا ہوا دودھ؛ وہ دودھ جس سے مکھن نکال لیاگیا ہو ۔

**Fleeting : (n)** (۱) (روزمرہ) کسی سیال پر تیرتے ہوئےمادے کو نکالنے یا اُٹھا لینے کا عمل خصوصاً دودھ سے بالائی یا مکھن نکالنے کا عمل ۔ (۲) (جمع) بالائیاں ؛ پپڑیاں ؛ دہی ۔

**Fleeting : (a)** بھاگتے ہوئے ؛ تیزی سے گذرتے ہوئے ؛ سبک رو ؛ قریب ہو کر تیزی سے گذرتےہوئے؛ تیز رفتار ؛ زود گذر ؛ باد پا ؛ ناپائدار ؛ فانی ؛ بےثبات ؛ عارضی ؛ متغیر ؛ تغیر پسند ؛ غیر مستقل ؛ پھسلتےہوئے ؛ دبے پاؤں گذرتےہوئے؛ تیزی سے گذرجانےوالا؛ دبےپاؤں تیز گذرجانے والا ؛ باد پائی سے گذرجانے والا ۔

**Fleeting-milk : (n)** مکھن نکالا ہوا دودھ

**Fleetingly : (adv.)** تیزی سے ؛ جلدی سے ؛ عاجلانہ ؛ سبک روی سے ؛ بادپائی سے ؛ ناپائداری سے ؛ بے ثباتانہ ؛ عارضی طورپر ۔

**Fleetingness : (n)** تیزی ؛ سرعت ؛ بادپائی ؛ سبک روی ؛ تیز رفتاری ؛ ناپائداری ؛ بے ثباتی ؛ تغیر ؛ فنا ۔

**Fleetly : (adv.)** سبک روی سے ؛ پھرتی سے ؛ جلدی سے ؛ سرعت سے بےثباتانہ ؛ ناپائدار طور پر ؛ عارضی طور پر ۔

**Fleetness : (n)** سبک روی ؛ چستی ، پھرتی ؛ سرعت تیزی ؛ تیز رفتاری ؛ باد پائی ؛ بےثباتی ؛ ناپائداری ۔

**Flegm:** (۱) بلغم ؛ کف؛ بلغمی مادہ ۔(۲) بلغمی مزاج ۔

**Fleming : (n) [MDU.V.leaming.]** ملک فلانڈرس کا باشندہ ۔

**Flemish : (a) [MDU.Vlaemisch.]** (۱) ملک فلانڈرس کے باشندوں کی (زبان) ؛ فلانڈری (زبان) ؛ فلانڈرس یا وہاں کے باشندوں کا یا اُن سے متعلق ۔ (۲) فلانڈرس سےمشابہ ؛ فلانڈرس کےباشندوں کے مانند ؛ مثل فلانڈری ۔

**Flemish : (v)** (شکاری کتے کا) شکار کی تلاش میں دُم اور جسم کو اس طرح حرکت دینا کہ گویا کانپ رہا ہے ۔

**Flemish : (n)** شکار کی تلاش میں کتےکی دُم اور جسم کی حرکت ۔

**Flemish account : (n)** خسارے والا حساب ؛ خسارہ کھاتہ ۔

**Flemish bond : (n)** دیوار میں اینٹ لگانے کاایک اوزار؛ دیوار کی چنائی کا ایک طریقہ جس میں باری باری سی لمبی اور چوڑی اینٹیں لگائی جاتی ہیں (یعنی ایک مرتبہ اینٹ کا سرا باہر ہوتا ہے ؛ دوسری دفعہ اندر)۔

**Flemish brick : (n)** فرش بندی یا کھڑنجابنانےمیں استعمال ہونے والی ایک زردی مائل سخت اینٹ ۔

**Flemish eye : (n)** (جہاز رانی) رسی کی لڑیوں کاایک قسم کا پھندا جس میں رسیوں کے سرے چھیلے ہوئے ایک دوسرے سے جڑے ہوئے، آمنے سامنے گزارے ہوئے اور جوڑ پر بنے ہوئے دھاگوں سے بندھے ہوئے ہوتے ہیں ۔

**Flemish horse : (n)** (جہاز رانی) اوپر والے چو کوربادبان کے سہارے کی بلّی کے دونوں سروں میں سے کسی

ایک سرے پر باندھا ہوا رسّا جس سے بادبان سِلا ہوتاھے ۔

**Flemish point : (n)** ایک قسم کی فرانسیسی لیس (Lace) جسے Point de Brabant کہتے ہیں ۔

**Flemish stich : (n)** ایک قسم کالیس یاجھالر جسے Fillings in Homiton lace کہتے ہیں ۔

**Flench/Flinch/Flenser : (v)** (۱) وہیل یا سیل مچھلی (سگ ماہی) کی چربی کو کاٹنا اور اُس کی قاشیں بنانا ۔ (۲) سیل (دریائی بچھڑا، سگ ماہی) کی کھال اُتارنا ۔

**Flencher/Flenser : (n)** جانوروں کی کھال اتارنے والا؛ خصوصاً وہ شخص جو پیشہ ورانہ طور پر وہیل اور سیل مچھلیوں کی کھالیں اتارتاھو ۔

**Flesh : (n) [OE.fleasc.]** (۱) نرم چیز؛ ملائم چیزخصوصاً کھال ہڈیوں کے درمیان نرم گودا ۔ (۲) جانوروں کے جسم کا وہ حصہ جس میں پٹھے ھوتے ہیں ۔ (۳) انسان کے جسم کی ظاہری اور بیرونی سطح ۔ (٤) گوشت ؛ لحم ؛ مغز گوشت ؛ ماس ؛ چربی اور جانوروں (علاوہ مچھلی اور مرغ کے) کے جسم کے پٹھے اورنسیں جو کھانے کے کام میں آتے ہیں (اب اس کے بجائے لفظ meat) ۔ (٥) پھل، درخت یاپودے کا گودا یا پلپلا مادہ ؛ میوہ ؛ مغز ۔ (٦) موٹاپا ؛ فربہی ؛ چربی چڑھاھوا جسم ؛ بھاری ؛ گداز جسم ؛ گوشت کی زیادتی ؛ گداز پن ۔ (۷) نفسانی خواہش ؛ شہوت ؛ جسمانیت ؛ حیوانیت ۔ (۸) (مجازاً) تن؛ جسم؛ مادی جسم والا؛ جسمانی وجودرکھنے والا ۔ (۹) آدم خاکی ؛ بشرہ ۔ (۱۰) دلسوزی ؛ رقت ۔ (۱۱) انسان کا عضویاتی یا مادی ڈھانچہ ؛ جسم ؛ تن ؛ جسد (حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا) جسم جسے اُن کے ماننے والے کھاتے ہیں نیز عشائے ربانی کی روٹی ۔ (۱۲) فطرت انسانی تمام مادی ضروریات اور حدود کے ساتھ ۔ (۱۳) حسی میلانات اور خواہشات ؛ اشتہائے نفس ؛ خواہش ؛ (مذہبی زبان میں) نفسانی کشاکش؛ روحانی کشاکش ؛ روحانی تحریکات ؛ میلانات کے ساتھ متصادم بگڑی ہوئی فطرتِ انسانی ۔

**After the flesh :** بہ ظاہر مرغوب ؛ بہ ظاہر اچھا ؛ بہ ظاہر پسندیدہ ۔

**All flesh :** وہ تمام مخلوق جس کے جسم میں جان ہو ؛ جاندار مخلوق ؛ تمام حیوانات ؛ (محدود معنوں میں) تمام نوع انسان ۔

**In flesh :** فربہ ؛ موٹا ؛ لحیم ۔

**In (the) flesh : (adv.)** مجسم طورپر ؛ جسمانی شکل میں نیز بقید حیات ؛ زندہ جسمانی حیثیت سے ؛ زندگی کی صورت ظاہر میں جیتاجاگتا ۔

**One flesh :** ایک جسم ؛ یک جان ؛ متحد (جیسے میاں بیوی) ؛ تعلقات زن وشو ؛ قریب کو ظاہر کرنے کےلئے بولا جاتا ھے ۔

**One's (own) flesh :** قریبی رشتہ دار ؛ اولاد ۔

**One's own flesh and blood :** قریبی رشتہ دار ؛ اولاد ۔

**Proud flesh :** زخم کا انگود ؛ زخم پر جو نیا گوشت آتاھے ؛ کھرنڈ نیز مجازاً ۔

**Raw flesh :** چمڑا ہٹانے کےبعد جوگوشت نظرآتاھے ؛ کچا گوشت ۔

**Sins of the flesh :** جسمانی گناہ ؛ مادی گناہ خصوصاً بےعصمتی ؛ بدچلنی ؛ ناپاکی ؛ بدکاری ۔

**To go after or follow strange flesh :** بائبل کی زبان میں غیر فطری یا خلاف فطرت جرم کے لئے بولا گیا ھے ۔

**To lose flesh :** دبلا ھونا ؛ جسم کا ہلکا ھونا ۔

**To make his flesh creep :** ڈرانا ؛ خوف زدہ کرنا (خصوصاً فوق العادت چیزوں سے، جیسےبھوت جن وغیرہ سے) ۔

**To put on flesh :** موٹا ھونا ؛ فربہ ھونا ؛ چربی چڑھنا ؛ لحیم ھونا ۔

**Flesh : (v)** (۱) شکاری کتوں اور اسی قسم کے شکاری جانوروں کو خون چکھا کر (منہ کو خون لگا کر) مشتعل اورآمادہ شکار کرنا (کسی جانور کو خون کا مزہ چکھا کرشکارکا بھوکابنادینا) ۔ (۲) خون ریزی سکھانا ؛ خوں ریزی کی عادت ڈلوانا؛ (کسی جسم پر)پہلی دفعہ تلوار (کاہاتھ) لگوا کر شمشیرزنی سکھانا؛ سخت دل بنادینا؛ جان کا خواہاں کر دینا؛ خون کا پیاسا کردینا ؛ کسی ہتھیار سےگہرا وارکرنا خصوصاً پہلی دفعہ (نیز مجازاً) ۔ (۳) کھلانا ؛ آسودہ کرنا ؛ اُکسانا ؛ اُبھارنا ؛ ترغیب دینا ؛ بالیدہ کرنا ؛ فربہ کرنا ۔ (٤) (خاص کر مجازی معنوں میں)

(دباغی) (چمڑے یا کھال میں) لگے ہوئے گوشت کو چھڑانا ۔

**Flesh and blood : (n)** (۱) جسم اور اس کی مادی کیفیات ۔ (۲) (اصطلاحاً)بنی نوع انسان ؛ فطرت انسانی؛ انسانیت ؛ بشریت ؛ رحم دلی ؛ انسان کے فطری جذبات اورکمزوریاں ۔ (۳) گوشت و خون؛ جسم ؛ مادہ ؛ حقیقت ؛ اصل ۔ (٤) (صفت) واقعی زندہ اوراصلی نہ کہ محض خیالی اور مافوق الفطرت ۔ (٥) خونی رشتہ دار ؛ قریبی رشتہ دار؛ اولاد (عموماً محاورے میں مستعمل ہے) ۔(٦) ایک قسم کے پودے کا نام ۔

**In flesh and blood :** مجسم طورپر ؛ جسمانی شکل میں ؛ زندہ ؛ بقید حیات ۔

**To be flesh and blood :** انسانی احساسات اور کمزوریوں کا حامل ہونا ۔

**To take flesh and blood :** مجسم ہونا ؛ جسم کی صورت اختیار کرنا ۔

**Flesh and fell : (n)** کل جسم ؛ پورا جسم ۔

**Flesh and fell : (adv.)** کلیتاً ؛ پورے طورپر ؛ پورا کا پورا ۔

**Flesh-bird : (n)** ایک گوشت خور چڑیا ۔

**Flesh-brush : (a)** دستانے یا برش جن سے دوران خون تیز کرنے کے لئے جسم کی مالش کی جاتی ہے ۔

**Flesh-colour : (n)** (۱) (گورے لوگوں کےلئے) گوشت کا رنگ جو چمڑے سے جھلکتا ہے ۔(۲) ایک قدرے زردی مائل ہلکا گلابی رنگ ۔

**Flesh coloured : (a)** زردی مائل ہلکے گلابی رنگ کا ۔

**Flesh eater : (n)** گوشت خور ؛ گوشت خوار ۔

**Flesh-fallen : (a)** لاغر ؛ دبلا ؛ نحیف ؛ مریل ؛ کمزور ؛ بے گوشت ۔

**Flesh feeding : (n)** گوشت کھلانا ؛ گوشت کھلاکر پرورش کرنا ۔

**Flesh flea : (n)** جزائر غرب الہند کی ایک مکھی جو کھال کے اندر گھس جاتی ہے ؛ کھال گھس مکھی ؛ چگّو ۔

**Flesh fly : (n)** مکھی جو مردہ گوشت پر بیٹھ کر انڈے دیتی ہے ؛ ماس مکھی ۔

**Flesh fork : (n)** لمبے دستےوالا ایک بڑا فورک (دوشاخہ) جو دیگچی ، ہانڈی وغیرہ سےگوشت نکالنے کے کام آتا ہے ۔

**Flesh glove : (n)** دیکھو Flesh brush

**Flesh hood : (n)** جسمانیت ؛تجسم ؛ تجسیم ؛ مجسم ہونے کی حالت ؛ زندہ نمونہ ؛ زندہ مثال ؛ پتلا ۔

**Flseh hook : (n)** برتن سے گوشت نکالنے کا ہک یا کانٹا ۔

**Flesh juice : (n)** سرخی مائل تُرش یا تیزابی سیال جو مردہ عضلات میں موجود ہوتا ہے ۔

**Flesh knife : (n)** دو دستوں والا ایک بڑا اوزار جس کی دھار کُند ہوتی ہے اور جو چمڑے میں جابجا سٹے ہوئےگوشت کو چھڑانےکےلئے استعمال ہوتاہے۔

**Flesh meat : (n)** گوشت بہ طور خوراک ؛ کھایا جانے والا گوشت ؛ خوردنی گوشت ؛ لحم ۔

**Flesh pedler : (n)** (عامیانہ) تھیٹر کا ایجنٹ ۔

**Flesh-pot : (n)** (۱) گوشت اُبالنےوالابرتن ۔(۲) (جمع) تعیش کی زندگی ؛ تن آسانی کی زندگی ۔(۳) ایسا ہوٹل جو تعیش پسند اور بےباک ذوق رکھنے والوں کےلئے ہو (عموماً جمع میں) ۔

**Flesh quake : (n)** جسمانی لرزش ؛ ؛ لرزہ ؛ کپکپی ؛ تھرتھری ؛ رعشہ ۔

**Flesh side : (n)** چمڑے کاوہ رخ جو گوشت سے سٹا ہواہوتا ہے grain side کےبرعکس ؛ کھال کااندر والارُخ ۔

**Flesh taster : (n)** گوشت کی جانچ کرنے والا افسر ؛ لحم آزما (آیا وہ صحت بخش اور مفید ہے یا نہیں) ۔

**Flesh tights : (n)** تنگ، چست لباس جو قدرتی گوشت کے ہم رنگ ہوتا ہے جس کو ایکٹر تھیٹر میں تماشہ کرتے وقت پہنتے ہیں ۔

**Flesh tint : (n)** وہ رنگ جو گوشت کے قدرتی رنگ کے مثل ہوتا ہے اور جس کو مصور تصویروں میں استعمال کرتے ہیں۔

**Flesh traffic : (n)** غلاموں کی تجارت ؛ غلاموں کی خرید وفروخت۔

**Flesh worm : (n)** ایک قسم کا گوشت خور کیڑا ۔

**Flesh wound : (n)** ایسا زخم جس کی گہرائی صرف گوشت تک ہو اور اس کا اثر ہڈی یا کسی نازک عضو پر نہ ہوا ہو ۔

**Fleshed : (a)** (۱) پُر گوشت ؛ پُر از گوشت ؛ گوشت سے ڈھکا ہوا ؛ لحمی ؛ گوشت کا ۔ (۲) قتل و خون کا عادی ؛ تشنہء خون ؛ خون ریزی کا خوگر کیا ہوا ؛ تنفر سے بھرا ہوا؛ خون آشام؛ خونریز ؛ آشنائے خون ریزی ۔

**Flesher : (n)** قصاب ؛ قصائی ؛ (خاص کر اسکاتستان) ؛ قصاب کا چھرا (امریکا) ؛ چمڑے میں سٹے ہوئے گوشت کو چھڑانے والا چاقو ؛ چمڑا صاف کرنے والا چاقو ۔

**Fleshiness : (n)** پُر گوشت ہونے کی حالت میں ؛ فربہی ؛ موٹا پا ؛ گوشت کی زیادتی ؛ کوئی پُر گوشت نمو ؛ زائد گوشت ؛ لحمی زائدہ ۔

**Fleshing : (n)** (۱) شکاری پرند یا کتے کو شکار کے گوشت کا مزہ چکھا کر اُسے آمادہء تعاقب یا آمادہء شکار کرنے کا عمل ۔ (۲) خونریزی کرنے کا عمل ؛ خون ریزی سکھانے کا عمل ۔ (۳) کسی کے جسم پر پہلی دفعہ کوئی ہتھیار آزمانے کا عمل ۔ (٤) کھال میں بیٹھے ہوئے گوشت کو چھڑانے کا عمل ؛ (جمع) کھال سے چھڑا یا ہوا گوشت ۔

**Fleshing-knife : (n)** دیکھو Flesh kinfe

**Fleshing machine : (n)** دباغت خانوں میں استعمال ہونے والی مشین جس کے ذریعہ چمڑے اور کھالوں سے زائد چربی اور گوشت الگ کیا جاتا ھے ۔

**Fleshings : (n)** چست، گوشت کا ہمرنگ لباس (عموماً ریشم کا) جو تماشاگاہ میں ایکٹر پہنتے ہیں تاکہ دیکھنے والے یہ سمجھیں کہ اس کا جسم کھلا ہوا ھے ۔

**Fleshless : (a)** (۱) لاغر ؛ کم زور ؛ بے گوشت ؛ دُبلا ؛ نحیف ۔ (۲) غیر مادی ؛ غیر جسمانی ؛ بے جسم ؛ غیر مجسم (مثلاً جن، بھوت وغیرہ) ۔

**Fleshlike : (a)** لحم نما؛ گوشت نما؛ گوشت کے جیسا؛ خصوصاً شکل یا ساخت میں ۔

**Fleshlily : (adv.)** جسمانی طور پر ؛ شہوانیت کی رو سے ؛ نفسانیت کے طور پر ؛ حیوانیت کی طرح ؛ حیوانی انداز میں (خلاف رومانی) ۔

**Fleshliness : (n)[OE.'flaeselicness.']** شہوانیت؛ نفسانیت ؛ حیوانیت ؛ شہوت پرستی ۔

**Fleshly : (a) [OE.'floeschlic.']** (۱) شہوانی ؛ جسمانی ؛ حیوانی ؛ فانی ؛ مادی ؛ دنیوی ؛ نفسانی ؛ خواہشات نفسانی کال یا اُن سے متعلق ؛ جسم یا گوشت کا یا اُس سے متعلق ۔ (۲) پُرگوشت ؛ موٹا تازہ ؛ فربہ ؛ لحیم ؛ گوشت سے بنا ہوا ۔ (۳) گوشت کا، اُس سے متعلق یا اُس پر مشتمل ؛ لحمی ؛ بےاستخوانی ؛ لوتھ ۔ (٤) جسمانی زندگی سے متعلق یا اُس کی خاصیت کا ۔ (٥) کسی جذبے سے با آسانی متاثر ہوجانے والا ؛ نرم (دل) ؛ ملائم ؛ نازک ؛ رقیق، کمزور؛ شفیق ؛ رحم دل ۔ (٦) حساس ۔

**Fleshly affairs : (n)** امور دنیوی ۔

**Fleshment : (n)** خون ریزی ؛ خوں آشامی ؛ اولین خوں آشام کامیابی سے پیدا شدہ اشتعال ؛ اشتعال ؛ برانگیختگی ؛ جوش وغیرہ ؛ کامیاب شروعات یا آغاز کے بعد پیدا ہونے والا جوش یا بلند حوصلگی ۔

**Fleshy : (a)** (۱) موٹا تازہ فربہ ؛ تیار ؛ لحیم ؛ جسیم ؛ پُرگوشت ؛ گداز ۔ (۲) جس کے جسم پر بغیر ہڈی کاگوشت زیادہ ہو ؛ گوشت کا ؛ اُس سے متعلق یا اُس پر مشتمل ۔ (۳) (پھل، پتی، پودا وغیرہ) گودے دار ؛ مغز دار ؛ ملائم ؛ بے ریشہ لحمی ؛ بے استخواں ؛ لوتھ ۔ (٤) گوشت نما ؛ گوشت کے مانند ؛ گوشت کے مشابہ ؛ مثل گوشت ۔

**Fletch : (v) [Origin doutful.]** تیر میں پر لگانا ؛ تیر کو پر سے آراستہ کرنا ۔

**Fletcher : (n) [OF. 'flecher.']** تیر بنانےوالا ؛ تیرکمان بنانے یا بیچنے والا ؛ پیکان ساز ؛ تیر ساز ۔

**Fletching : (n)** تیر میں لگے ہوئے پر نیز ایک خاص ترتیب میں لگائے ہوئے پر ۔

**Flether : (v) [Scot.]** چاٹنا ؛ دُم ہلانا ؛ محبت ظاہر کرنا ؛ (خاص کر کتے کا) ؛ چاپلوسی کرنا ؛ خوشامد کرنا ؛ پھسلانا ۔

**Flether : (n)** چاپلوسی ؛ خوشامد ۔

**Flettom : (n) [f. Flettom in Humting doushire]** گیلی مٹی کو لوہے کے سانچے میں دبا کر بنائی ہوئی زردی مائل سرخ اینٹ ۔

**Fleuk : (n)** Fluke کا اسکاتستانی متبادل ۔

**Fleur : (n) [L.]** ایک قسم کا آرائشی پھول ۔

**Flower-de-luce :** (۱) سوسن ؛ کنول ؛ گل زنبیق (پھول یا پودا) ۔ (۲) بڑے خاندانوں اور بادشاهوں کا خاندانی نشان (فرانسیسی مارکه) ؛ ملك فرانس کا شاہی نشان ؛ فرانسیسی شاہی خاندان ؛ حکومت ؛ گورنمنٹ ۔ (۳) کسی بھی چیز پر اس شاہی نشان کا ھونا ؛ نیز (فرانسیسی تاریخ) ؛ کسی مجرم کے جسم پر جلتے ھوئے لو ھے سے داغ کر بنا یا ھوا نشان ۔

**Fleured : (a)** پھول سے آراستہ کیا ھوا ۔

**Fleuret/Fleurette : (n) [F. 'Fleurette'dim.of]** چھوٹے پھول کی شکل کا ایک زیور ؛ کرن پھول ۔

**Fleuret : (n) [F.]** (تیغ زنی) کھوٹی دھا رکی تلوار (کند) جس کی نوک پر ایک بٹن لگا ھوتا ھے اور جو پھکیتی اور گتکے اور پٹے میں استعمال ھوتی ھے ۔

**Fleuron : (n) [F.f.fleur.]** (۱) آرائشی پھول جو عمارتوں اور ستونوں اورسکوں وغیرہ پر بنائے جاتے ہیں (فرانسیسی) ۔ (۲) پیسٹری کے کام میں آرائش کی سجاوٹ کےلئے استعمال ھونے والی ایک قسم کی ہلکی پھلکی پیسٹری ۔

**Fleuronce : (a)** (نقابت) کسی تین پتیا پتّے کےمانند تین کلیوں کی شکل کے ابھار سے آراستہ کیا ھوا ۔

**Fleruy/flory : (a) [F.'fleure.']** (اصطلاحاً) سوسن یا کنول کے پھول سے مزین خاص کر صلیب کے بازؤں کے سروں کا سوسن یا کنول کے پھول سے آراستہ ۔

**Flew : (n) [Orign unkn.]** (عموماً جمع) شکاری کتوں وغیرہ کے لٹکتے ھوئے ھونٹ ۔

**Flewed : (a)** لمبے اور لٹکتے ھوئےھونٹ والا (شکاری کتا) ۔

**Flex : (n) [Abbrev. of Flexible.]** نرم اور آسانی سے مُڑ جانے والا تار جو بجلی کی روشنی کرنے کےلئے استعمال ھوتا ھے اور جو بجلی کو خارج نہیں کرتا ۔

**Flex : (v) [L]** جھکانا؛ موڑنا ؛ خم کرنا ؛ خمیدہ کرنا (جس طرح ڈاکٹر و طبیب ایک خاص آلہ سے اعضا کو جھکاتے یا موڑتے ہیں یا ماہرین علم طبقات الارض زمین کے کسی ناہموار طبق کو جھکا تے یا موڑ تے ہیں) ۔

**Flex life : (n)** کسی چیز کی ( مثلاربر وغیرہ) متواتر موڑے جانے کے باوجود بغیر ٹوٹے پھٹے قائم رہنے کی صلاحیت ۔

**Flexed : (a)** جُھکایا یا جُھکا ھوا ؛ مُڑا یا موڑا ھوا ؛ خمیدہ ؛ خم کیا ھوا (اب صرف نقابت اور سائنسی استعمال میں آتاھے) ۔

**Flexibility : (n) [L.'flexibilitatem.']** (۱) لچك ؛ نرمی ؛ تغیر پذیری ؛ لوچ ؛ نرم ؛ لچك دار ھونے کی صفت ؛ لچکیلاپن؛ اثر پذیری ؛ مطابقت پذیری ؛ ملائمت ۔ (۲) (آواز یا انگلیوں کی) تیزی سے انجام دینے کی صلاحیت ؛ تیز انجام دہی کی صلاحیت یا اہلیت (نیز جمع) ۔

**Flexible : (a) [L.'flexibilis.']** (۱) نرم ؛ لچك دار ؛ بغیر ٹوٹے ھوئے مڑ جانے والا ؛ جھك جانے والا ؛ لچکیلا ؛ خمیدنی ؛ اثر پذیری ؛ مطابقت پذیر ؛ انحنا پذیر۔ (۲) جو (شخص) آسانی سے کہا مان جائے؛ جس کا به آسانی سامان ھو سکے؛ سلیم ؛ قابل تربیت ؛ بات ماننے والا ؛ تربیت پذبر ؛ تاثر پذیر ؛ قابو کا (آدمی) ۔ (۳) جو (شخص) اپنے کو حسب ضرورت حالات کے مطابق و موافق بناسکے ؛ تغیر پذیر ؛ ہرفن مولا ؛ قابل تغیر ؛ قابل تطبیق ۔ (٤)خوش اخلاق ؛ ٹھنڈے مزاج کا ؛ نرم مزاج ۔

**Flexible : (n)** نرم ملائم یا لچك دار چیز ۔

**Flexible binding : (n)** (۱) وہ جلد سازی جس میں لوچ دار سلائی کی گئی ھو ۔ (۲) ملائم گتّے سے بنائی ھوئی جلد ۔

**Flexible constitution : (n)** لچك دار آئین ؛ ترمیم پذیردستور؛ ایسا دستور جو دستور سازی کی معمولی کاروائیوں کے ذریعہ ترمیم کیا جاسکتا ھو اور اس طرح جس کی ترمیم نسبتاً آسان ھو ۔

**Flexible sewing : (n)** (جلد سازی) جزو بندی ۔

**Flexibleness : (n)** نرمی ؛لوچ ؛ لچك ؛ لچکیلاپن ؛لچك داری ؛ خمیدگی ؛ مطابقت پذیری ؛ اثر پذیری ۔

**Flexibly : (adv.)** نرمی سے آسانی سے ؛ ملائمت سے ؛ لچك دار طور پر ۔

**Flexile : (a) [L.'flexilem.']** (۱) ملائم ؛لچك دار ؛ نرم ؛ آسانی سےقابو میں آنے والا ؛ تغیر پذیر ؛ مطابقت پذیر ؛ آسانی سے مُڑ جانے والا یا موڑا ہوا ؛ لچکیلا ؛ اثرپذیر ـ (۲) بآسانی بات مان لینے والا ؛ تربیت پذیر ؛ قابو کا (آدمی) ـ (۳) ہمہ گیر؛ بہت سے کاموں کی صلاحیت رکھنے والا ؛ بہت سےعلوم وفنون وکمالات پر حاوی ؛ (ذہن) (تربیت) ـ

**Flexility : (n)** لچك داری ؛ تغیر پذیری ـ

**Flexion/Flection : (n) [L.'flectionem.']** (۱) خم ؛ جھکاؤ ؛ بانك ؛ ٹیڑھ ؛ کجی ؛ (خصوصاً جسم یا کسی حصه یا جوڑ کا) مُڑا ہوا ؛ جڑا ہوا ـ (۲) جھکنے یا جھکانے کا عمل ؛ جھکاؤ ؛ موڑ ؛ خمیدگی ؛ انحنا ؛ جھکاؤ کی حالت ؛ ٹیڑھاپن ؛ کوئی جھکی یا مڑی ہوئی چیز خصوصاً موڑنے والے عضلات کے عمل سے پیدا شدہ کسی عضو یا جوڑ کا خم یا جھکاؤ ـ (۳) تبدیلی ؛ ترمیم ؛ تغیر؛ تبدل ؛ گردان ـ (٤) موڑ ؛ خم ؛ کجی ؛ انحناء ؛ جوڑ ـ (۵) (صرف ونحو) گردان ؛ کسی لفظ کی ہئیتی ترمیم یا تصریف ـ

**Flexional/Flectional : (a)** (۱) خمیده ؛ جھکا ہوا ؛ ٹیڑھا؛ کج ؛ مُڑا ہوا ؛ جڑا ہوا ـ (۲) گردانی ؛ تصریفی ؛ گردان کا ؛ اس کے متعلق یا اس کی نوعیت کا ؛ (خصوصاً قواعد میں) نیز گردان یا تصریف پر مبنی یا اُس کی حامل (زبان) ـ

**Flexionless/Flecitonless : (a)** (صرف ونحو) ناقابل گردان ؛ غیر تصریفی ؛ تغیر گردان کا ؛ گردان سے خالی ـ

**Flexometer : (n)** لوچ پیما ؛ لچك پیما ؛ کسی چیز کی نرمی یا لچك داری کو ناپنے والا آله ـ

**Flexor : (n) [mod.L.]** عصب ؛ جھل ؛ وه پٹھا جو کسی حصه٭ جسم کو جھکاتا ھے ؛ جسم کے حصے کو نرم بنانے یا موڑنے والا عضله ـ

**Flexuose : (a) [L. f.'flexus.']** (نباتیات) جو لہرے دار ہو ؛ پیچ و خم رکھتا ہو (سانپ کی طرح) ؛ اتار چڑھاؤ رکھتا ہو ؛ پیچاں ؛ بل کھانے والا ؛ لہر دار ؛ لہرانے والا ؛ پیچ و خم کھانے والا ـ

**Flexuosity : (n)** خم داری ؛ لہرداری ؛ لہرانے یا پیچ و خم کھانے کی صفت ـ

**Flexuoso- : (com.)** جزو ترکیبی بمعنی لہر یا، پیچ دار، بل کھائی ہوئی ؛ پُر خم (شکل یا ترتیب) ـ

**Flexuous : (a) [L.'flexuosus.']** (۱) جس میں بہت سے خم یا انحنائیں ہوں ؛ خم دار؛ پُر خم ؛ لہر یا لہر دار؛ پیچ دار ؛ چکر دار ؛ بل دار ؛ پیچ و خم والا (خصوصاً حیوان یا نباتی ساخت) ـ (۲) لہریں لیتا ہوا ؛ چکر کھاتا ہوا ؛ پیچاں (شاذ) ـ

**Flexuosuly : (adv.)** پیچ وخم کے ساتھ ؛ لہریا انداز میں ؛ بل کھا کر ـ

**Flexurel : (a)** خم دار ؛ ٹیڑھا ؛ منحنی ؛ پیچ دار ؛ لہریا ؛ خمیده ؛ بل دار ؛ جھکا یا مڑاھوا ؛ کج ؛ انحنائی ؛ خم یا موڑ سے متعلق ـ

**Flexure : (n) [L.'flexura.']** (۱) خم ؛ موڑ ؛ خمیدگی ؛ جھکاؤ ؛ پھیر ؛ جھونك ؛ کجی ؛ ٹیڑھا پن ؛ انحنائیت ؛ مڑی ہوئی یا خمیده شے ـ (۲) جھکاؤ ؛ موڑ ؛ خم ؛ خمیده شکل یا انداز ؛ جھکی یا بل کھاتی ہوئی شکل ـ (۳) نرمی ؛ لچك ؛ ملائمیت ؛ لچکیلاپن ـ (٤) مڑی ہوئی شکل کی کوئی چیز ؛ گره ؛ جوڑ ؛ انحناؤ ؛ موڑ ؛ لہر ؛ پیچ ؛ بل ـ (٤) (ریاضیات) خط یا سطح کا موڑ ؛ جھکاؤ ؛ (لچك کے نظریه کے لحاظ سے) کسی سطح یا ماده کا جھکاؤ یا خم ـ (٦) (طبقات الارض) کسی دباؤ کی وجه سے زمین کے کسی طبقه کا خم ـ

**Flexure of a curve :** خط مستقیم سے یاخط مستقیم کی طرف جھکاؤ ـ

**Flibbertigibbet : (n) [Origin flibbergib: prob.]** (۱) بکواس کرنے والا ؛ بےچین ؛ بیہوده ؛ اوچھا؛ سبك سر ؛ واہی؛ چنچل (شخص) ؛ باتونی ؛ گپی ؛ فضول گو ؛ یاوه گو ؛ گپ باز ـ (۲) سہیلی ؛ باتونی عورت؛ وہمی عورت ؛ بیوقوف عورت ـ (۳) کسی بھوت یا بُھتنے کا نام ـ (٤) (اسکاتستانی) شریر ؛ چنچل یا بیوقوف لڑکا ـ

**Flibustier : (n)** Filibuster کا متبادل

**Flicflac : (n) [Fr.]** رقص کا ایك انداز ـ

**Flick : (n) [Echoic.]** (۱) ہلکی ضرب ؛ ہلکی مار ؛ تھپکی ؛ چابك کی ہلکی مار ـ (۲) اچانك یا فوری حرکت؛ جھٹکا ؛ دھچکا ـ (۳) تازیانے کے سراقے کی ہلکی آواز ؛ کوئی بھی ہلکی تیز آواز ـ (٤) جھٹکے سے پھینکی ہوئی کوئی چیز ؛ جھپٹ ؛ ٹکر ؛ حمله ؛ دھاوا ؛ چھپکا ؛ چھینٹا ـ (۵) (جمع) (عامیانه) سنیما ـ

**Flick : (n) [Origin unkn.]** (بول چال) سور کےگردے کے گرد کی چربی ـ

**Flick : (v)** (۱) تیزی سےچابک یا کوئی چیز چھوانا : چابک کی طرح لچکیلی یانرم چیز سے ہلکے سےمارنا؛ ہاتھ بڑھاکر چابک کی نوک سے کسی چیز کو چھوانا اور پھرفوراً اس کو پیچھے کھینچ لینا ۔ (۲) انگلی کو اندر کی طرف جھکا کر پھر ناخن سے کسی چیز کو مارنا یا اڑانا (جیسےلڑکے کوڑی پر کوڑی مارتے یا انٹا کھیلتے ہیں) ؛ جھٹکا دینا ؛ جھٹکے کے ساتھ کھینچنا یا ڈھکیلنا ؛ اچانک ڈھکیل دینا یا پھینک دینا ۔ (۳) تیز ارتعاش کے ساتھ حرکت کرنا ؛ تھرتھرانا؛ کانپنا ؛ پھڑپھڑانا ؛ لرزنا ؛ پر جھاڑنا ؛ پر مارنا ۔ (٤) جھٹکے سے ہلنا یا ہلانا؛ لرزہ براندام کرنا یا ہونا ۔ (٦) گرد اُڑانا ؛ جھاڑنا ؛ جھٹکنا ؛ یا جھٹکا دینا ؛ جھٹك کر صاف کرنا ۔

**Flick : (v) [Origin unkn.]** کاٹنا ؛ تراشنا ۔

**Flicker : (n) [f. Flicker. (v)]** (۱) تھرتھراہٹ ؛ لرزش ؛ کپکپاہٹ ؛ ارتعاش ۔ (۲) جھنجھناہٹ یا سنسناہٹ کی آواز ۔ (۳) لرزتے ہوئے شعلے یا روشنی کی جھلملاہٹ ؛ ٹمٹماہٹ ؛ لرزش ؛ کھلتی بند ہوتی روشنی ؛ نیز مجازاً ۔

**Flicker : (n) [Echoic of the birds note.]** ہُد ہُد یا کٹھ پھوڑ کی مختلف جنسوں میں کسی ایک کا نام خصوصاً زرد پَر والا ہُد ہُد ۔

**Flicker : (v) [OE.Flicorian.]** (۱) (چڑیا کا) پھڑ پھڑانا ؛ پر مارنا؛ پر جھاڑنا یامنڈلانا؛ پروں کو جھاڑنا؛ پھٹ پھٹا نا ۔ (۲) آگے پیچھے ہلنا یا اڑنا ؛ ہوا میں جھومنا (جھنڈے یاعلم کی طرح) آنا جانا ؛ اُترنا چڑھنا ؛ بے چینی کے ساتھ چلنا ؛ پھرنا ؛ منڈلانا ؛ لرزنا ؛ کانپنا ؛ تھرتھرانا ؛ لرزنا ؛ ہلکی مگر تیز حرکت کرنا ؛ مرتعش ہونا؛ لہرانا؛ لہریں لینا؛لہرا کر چلنا ۔ (۳) نامسلسل روشن رہنا اور نا قطعی طور پر گل ہونا؛ تھوڑے تھوڑے وقفےسے جلنا ؛ بجھنا ؛ ٹمٹمانا ؛ نیز مجازاً ۔ (٤) جھنجھناہٹ یا سنسناہٹ کی آواز نکلنا ۔

**Flicker photometer : (n)** (بصریات) ٹمٹماؤ ضیا پیما ۔

**Flickeringly : (adv.)** پھڑ پھڑاتے ہوئے ؛ منڈلاتے ہوئے ؛ لہراتے ہوئے ؛ لرزتے ہوئے ؛ تھرتھراتے ہوئے ؛ جھلملاتے ہوئے ؛ ٹمٹماتے ہوئے ۔

**Flier : (n)** (۱) (شخص) ہَواباز؛ اڑنے والا ۔ (۲) پرندہ وغیرہ جو اڑتا ہے ۔ (۳) چھلانگ ؛ پھلانگ ۔

**Flight : (n) [OE. flyhy.]** (۱) ہَوا میں اڑنے کا طریقہ ؛ طرزِ پرواز ؛ اڑان ۔ (۲) (شاہین بازی) شاہین کے ذریعہ شکار کا تعاقب نیز وہ شکار جس کا تعاقب کیا جارہا ہو ؛ باز کا شکار کے پیچھے اڑنا ۔ (۳) پرندوں یا کیڑوں کا جھنڈ جو ایك جگہ سے اُڑکر دوسری جگہ جائے ۔ (٤) کسی متحرك چیز کی تیز حرکت (جیسے ہَوا میں توپ کے گولے کی رفتار) تیز پرواز ۔ (٥) وہ فاصلہ جو کوئی پرندہ یا ہَوا میں تیز حرکت کرنے والا آلہ یا آلہء ہَوائی طے کرسکتاہو ؛ توڑ (گولی یا گولے کا) وہ فاصلہ جہاں تك کوئی پرندہ اڑتا یا اُڑ سکتا ہو ؛ حد پرواز ؛ (نیزمجازاً) ۔ (٦) سیڑھیوں یازینے کا سلسلہ جو ایك ہی سمت میں چلا گیا ہو یا گھوڑ دوڑ کی ٹٹیوں کا سلسلہ جن پر گھوڑے کودائے جاتے ہیں نیز ڈھلواں چبوتروں، روئی کے گالوں، اون کے گچھوں یا زلفوں کا سلسلہ ۔ (۷) باڑھ (تیر، بندوق یا توپ کی گولیوں کی) ۔ (۸) جئی کی بھوسی ۔ (۹) پرواز ؛ رسائی (ذہن ، خیال ، ہمت وغیرہ کی) ۔ (۱۰) اُڑنے والے پر ؛ بازوں کےوہ پر جن کی مدد سے پرند اُڑتے ہیں ؛ پر پرواز ۔ (۱۱) ہَوا میں ایك ساتھ اُڑتے یا گذرتے ہوئے پرندوں یا چیزوں کا غول ۔ (۱۲) نوجوان پرندے جو ایك ساتھ اڑتے ہوں ۔ (۱۳) دورتك مار کرنے کےلئے اچھی طرح پروں سےآراستہ ایك ہلکا تیز نیز ایسےتیر کے ذریعہ فاصلے سے مارنا ؛ اُڑتےہوئے جنگلی پرندوں کا شکار ۔ (١٤) (جہازرانی میں) تیز رفتار ہلکی کشتی ۔ (١٥) (ماہی گیری) تاگے میں بنسیوں کی ترتیب یابنسیوں کا مجموعہ ۔

**In the first flight :** (بول چال) سب سے پہلے ؛ اولین ؛ سبقت میں ۔

**To take a flight :** اُڑنا ؛ پرواز کرنا ۔

**To take, to betake oneself to flight :** بھاگنا ؛ فرار ہونا ۔

**To waig one's flight :** اُڑنا ۔

**Flight : (n) [OE.flyht. f.plenh.]** (۱) خطرے وغیرہ سے بھاگنے یا بچ نکلنے کا عمل ؛ فرار ؛ مفر ؛ عاجلانہ روانگی؛ تیزی سےگذرجانا یا چلاجانا ؛ بھاگڑ؛ گریز؛ رجعت؛ چھپ کر بھاگنا ؛ رو پوشی ۔

**To put to flight :** بھگا دینا ۔

**Flight : (v)** (۱) اُڑادینا ؛ بھگادینا ؛ ڈرادینا ؛ خوفزدہ کردینا ۔ (۲) جہاز کا لنگر اندازی کے مقام کی طرف

بڑھنا ۔ (۳) کسی کا اندازبدلنا؛ چلاجانا ؛ روانہ ہوجانا ؛ گذر جانا ۔ (٤) (خاص کر اسکاتستانی) ایک جگہ سے دوسری جگہ جاکر قیام کرنا ؛ نقل مکان یا ترک وطن کرنا ۔ (٥) چلنا؛ گذرنا ؛ آگے بڑھنا؛ سبک رفتاری یا تیزی سےگذرنایا پرواز کرنا؛ نیز جھنڈ میں اُڑنا ۔ (٦) (تیر میں) پر لگانا ؛ پروں سے آراستہ کرنا ۔

**Flight arrow : (n)** دور تک مارکرنے کےلئے پروں سے اچھی طرح آراستہ کیا ہوا ہلکا تیر ؛ بازوں کے وہ پر جن کی مدد سے پرند اُڑتے ہیں ؛ پر پرواز ۔

**Flight bow : (n)** فاصلے سے مار کرنے والی کمان ۔

**Flight commander : (n)** ہَوا بازوں کے عہدے کانام ۔

**Flight feather : (n)** پرندوں کےبازوں کےپروں میں سےکوئی ایک ، جن پر قوت پرواز کا انحصار ہوتا ھے ۔

**Flight instinct : (n)** (عضویات) فراری جبلت ۔

**Flight lieutenant : (n)** ہَوا بازوں کے عہدے کا نام ۔

**Flight muscle : (n)** پرندہ کے پر کا ایک پٹھا جس کی مدد سے اس کے بازو حرکت کرسکتے ہیں ۔

**Flight of ambition : (n)** ہمت اور حوصلہ (کی پرواز) ؛ بلند ہمتی ۔

**Flight of a shot :** بندوق کی نال کے سرے اور فرسٹ گریز (First Grase) کے درمیان بنایا ہوا خط حرکت ۔

**Flight of birds : (n)** (حیوانیات) مہاجرت طیور ۔

**Flight of fancy : (n)** پروازِ خیال ۔

**Flight of steps : (n)** (تعمیرات)سلسلہٴ زینہ ؛ سیڑھیوں کا سلسلہ ۔

**Flight of time : (n)** وقت کا تیزی سے گذرنا ۔

**Flight of wit : (n)** عقل وذہن کی پرواز ۔

**Flight of shooting : (n)** (۱) (تیراندازی) پرلگے ہوئے ہلکے تیروں کے ذریعہ دور سے مار یا شکار ۔ (۲) جنگلی پرندوں کا پرواز کی حالت میں شکار ۔ (۳) تیر و کمان کے ذریعہ شکار ۔

**Flight-shot : (n)** (۱) پر دار تیر کی مار کا فاصلہ ؛ وہ فاصلہ جہاں تک تیر سے مار کی جاسکتی ہو ؛ تیر کی زد ؛ کمان کی مار یا زد ۔ (۲) اڑتے ہوئے جنگلی پرند کو تیر مارنا یا نشانہ بنانا ۔

**Flighted : (n)** (۱) مخصوص اڑان والا ۔ (۲) پردار ؛ پروں سے سجایا ہوا ؛ پروں والا ۔

**Flighter : (n)** (شراب سازی) شراب میں گول تموج پیدا کرنے کےلئےخنک ساز (کولر) میں رکھی ہوئی شراب کی سطح پر گھومتا ہوا ایک افقی پنکھا ۔

**Flightily : (adv.)** (۱) چستی وتیزی سے (شاذ) ۔ (۲) وہمی طور پر ؛ تلون مزاجی سے ؛ بے وقوفانہ ؛ سبک سر ہو کر ؛ بیہودگی سے؛ غیر سنجیدہ طورپر ؛ وحشت اور بد حواسی کے ساتھ ۔

**Flightiness : (n)** (۱) تیزی ؛ چستی (شاذ) ۔ (۲) وہم ؛ وسواس ؛ لہر ؛ موج ؛ بدحواس ؛ وحشت ؛ بیہودگی ؛ سبک سری ۔

**Flightly : (a)** (۱) تیز ؛ سبک رو ؛ چست (شاذ) ۔ (۲) وہمی ؛ وحشی ؛ متلون المزاج ؛ بے وقوف ؛ بدحواس ؛ ظریف ؛ لہری ؛ من موجی ؛ وسواسی ؛ خیالی پلاؤ پکانے والا ؛ تغیر پذیر ؛ ناپائدار ؛ غیر مستقل ؛ پھڑکنے والا ؛ شوخ (گھوڑا) ۔ (۳) سبک سر ؛ ہرزہ سر ؛ بیہودہ ؛ ہلکے دماغ والا؛ نکمّا ؛ نکمّی باتیں یا بےنتیجہ حرکتیں کرنے والا ؛ غیر سنجیدہ ؛ نادان ۔

**Flim-flam : (n) [Echoic.]** (۱) خفیف ؛ بیہودہ ؛ لغو (بات) ؛ فضول گفتگو؛ سخنِ یاوہ؛ بے معنی بات چیت ۔ مکاری اور دھوکے کی بات ؛ دھوکا ؛ معمولی چال یا فریب ۔ (۲) لغویات ؛ واہیات ؛ ابلہ فریبی ؛ ریاکاری ؛ جھانسا؛ دام تزویر ۔

**Flim-flam : (a)** سبک سر ؛ ہرزہ سر ؛ بیہودہ ؛ نکمّی باتیں یابےنتیجہ حرکتیں کرنے والا ؛ غیر سنجیدہ؛ نادان ؛ لغو ؛ مہمل ؛ لایعنی (نیز) مصنوعی ؛ بناوٹی ؛ نقلی ؛ غیر حقیقی ؛ پر فریب ۔

**Flim-flam : (v)** فریب دینا ؛ دھوکا دینا ؛ جُل دینا ۔

**Flim-flamer : (a)** دھوکا دینے والا ؛ فریب دینے والا ؛ جُل دینے والا ۔

**Flimmer : (n)** جھلملاہٹ ۔

**Flimp : (v)** (۱) چرانا ؛ لوٹنا ؛ سرقہ کرنا ۔ (۲) غائب کرنا ۔

**Flimsily : (adv.)** کمزور حالت میں ؛ نزاکت کے ساتھ نازک طور پر ؛ کم حقیقیت یا بے قیمت ہو کر ؛ سطحی طورپر ۔

Flimsiness : (n) بوداپن ؛ کم زوری ؛ نزاکت ؛ نا استواری ؛ کم مانگی ؛ نکمّا پن ۔

Flimsy : (a) [Origin unkn.] (۱) نازک ؛ کم زور ؛ بودا ؛ دھان پان ؛ جو چیز آسانی سے توڑی جاسکے ؛ نااستوار؛ بے حقیقت ؛ موہوم ؛ خیالی ؛ برائے نام ؛ خفیف ؛ بہت ہلکا یا پتلا ؛ بہت چھوٹا یا تھوڑا ۔ (۲) (جس چیز کے) جوڑ کمزور ہوں ۔ (۳) بے قیمت ؛ حقیر ؛ کم حیثیت ؛ خفیف ؛ ذلیل ؛ بے کار؛ بیہودہ ؛ سطحی؛ ناقص ؛ کم زور ؛ غیراہم ؛ ذراسی ؛ ادنیٰ سی ۔

Flimsy : (n) (۱) (بازاری) بینک نوٹ ۔ (۲) پتلا کاغذ ؛ نامہ نگار نے جس پر اخبار کیلئے کچھ لکھے ہوں ؛ چربے کا کاغذ ؛ نامہ نگار کی کتاب ۔ (۳) ٹیلیگرام ؛ ریڈیو گرام ۔

Flinch : (n) (۱) دبنے، ہٹنے، کھسکنے کاعمل ۔ (۲) جھرجھری ؛ جسمانی اوردماغی تکلیف کا اظہار؛ اضطراب؛ جھجھک ؛ ہچکچاہٹ ؛ دست برداری ۔

Flinch : (n)[Origin unkn.] (۱) دبنا؛ ہٹنا؛پیچھےہٹنا؛ کھسکنا؛ سکڑنا ؛ سمٹنا ؛ دامن بچانا ؛ کترانا؛ پہلوتہی کرنا ( کسی مشکل ، خطرے وغیرہ سے ) ۔ (۲) جھجکنا ؛ ہچکچانا ؛ چونکنا ؛ گھبرا جانا ۔ (۳) جھر جھری آنا ؛ جسمانی یا دماغی تکلیف کا اظہار ہونا ؛ جسمانی یا دماغی اضطراب کا ظاہرہونا ۔ (٤) ہٹ جانا ؛ جگہ چھوڑ دینا ؛ خود کو پیچھےہٹالینا؛ دست بر دارہوجانا ۔

Flinch from course : (n) اپنے راستہ یاطریق عمل سے ہٹنا ۔

Flinch from duty : (n) (۱) اپنے فرض سے رو گرداں ہونا ۔

Flincher : (a) دبّو ؛ دبنے، ہٹنے، کھسکنےوالا ؛ جھجھکنےوالا ؛ ہچکچانے والا ؛ سمٹ جانے والا؛ احتراز کرنے والا ؛ گریز کرنے والا ؛ محترز ۔

Flinchingly : (adv.) دبتے ہوئے ؛ ہٹتے ہوئے ؛ ہچکچاہٹ سے جھجھک کر ؛ محترز انداز میں ؛ گریز کرتے ہوئے ؛ سمٹتے ہوئے ؛ جھرجھری لےکر ۔

Flinder-mouse : (n) [ME.'vlindra.'+mouse.] چمگاڈر ؛ شپترہ ۔

Flinders : (n) [origin unkn.] ٹکڑے ؛ پرزے ؛ ریزے ؛ باریک ٹکڑے ؛ نا تراشیدہ ریزے ۔

To break in flinders : ٹکڑے اڑادینا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کردینا ؛ ریزہ ریزہ کر دینا ۔

To fly in flinders : ٹکڑے ہوجانا ؛ پرزے پرزے ہوجانا ؛ ٹکڑے ہوکر منتشر ہوجانا ۔

Flindersia : (n) (نباتیات) سفید ساج ۔

Fling : (n) [f. next vb.] (۱) تیزی یا شدت سے حرکت کرنےکا عمل ۔ (۲) پانسے کی پھینک ؛ داؤ ۔ (۳) (مجازاً) کسی چیز پر حملہ نیز طعنہ زنی ؛ آوازہ ؛ پھبتی ۔ (٤) تضحیک ؛ تمسخر ۔ (٥) تیز ؛ بے دھڑک ؛ شوخ حرکت؛ تیز حرکت ؛ جھپک ؛ جھپٹ ؛ اُچھل کود ؛ حملہ ؛ دوڑ ؛ ہلّہ ؛ ہجوم ؛ نرغہ ؛ گرم بازاری ؛ وقتی اور ہلکی کوشش ۔ (٦) اضطراری حرکت یا جذبہ ۔ (۷) جسم یاہاتھ پاؤں کی تیز حرکت خصوصاًرقص میں ؛تھرک؛ جنبش؛ اُچھل کود ۔ (۸) غوطہ ؛ ڈبکی ؛ گھوڑے کی لتاڑ(پچھلی ٹانگیں اُٹھا کر زورسے مارنا) ۔ (۹) بےہوشی ؛ غشی کا دورہ ؛ سکتے کی حالت میں ۔

The High land fling : ایک خاص قسم کا ناچ جو ہائلینڈمیں ناچا جاتا ھےاورجس میں جسم اور ہاتھ پاؤں کو تیزی سے حرکت دی جاتی ھے ۔

To have a fling at : کسی پر حملہ یا کسی بات یا کسی مقصد کے حاصل کرنے کی کوشش کرنا ؛ طعنہ دینا ؛ آواز سے کسنا ۔

To have one's fling : ذوق وشوق پورا کرنے کیلئے پوری طرح آزاد ہونا ؛ اضطراری جذبات و خواہشات میں پورے طور سے آزاد ہونا ۔

Fling : (v) [Pa. and pple flung opp. retated to ON. lengja.] (۱) کسی چیز کی طرف یا اس کی طرف سے تیزی اور شدت کے ساتھ گذر جانا یا چلاجانا ؛ دھکا دینا ؛ جھپٹنا ؛ غصہ میں تیزی سے چلا جانا ۔ (۲) (گھوڑے وغیرہ کا) تیزی سے لتاڑ چلانا ؛ تیزی سے لات مارنا ؛ ٹھوکر مارنا ؛ بےقابو ہوجانا ؛ اڑجانا ؛بھڑک جانا ؛ سرکش ہوجانا (اسی طرح آدمیوں کا) باغی ہوجانا ؛ باغی ہونا ؛ اطاعت سے منحرف ہونا نیز احتجاج کرنا ؛ شکایتوں کی بھرمارکردینا ؛ شدید طعن و تشنیع کرنا ؛ گالیوں کی بوچھار کرنا ۔ (۳) ( اسکاٹستان ) اچھل کود کرنا ؛ ناچنا ؛ رقص کرنا ؛ نہایت تیزی سے ناچنا ۔ (٤) پھینکنا؛ پٹکنا ؛ دے مارنا ؛ اُچھالنا؛ ڈھکیل دینا ؛ گرادینا ؛ پھینک کر مارنا ؛ تشدد اور دشمنی کے ارادے سے پھینکنا ؛ مارنا؛ حملہ کرنا ۔ (٥) تیزی سے یا پُرتشدد انداز میں ٹکرانا؛ ڈھکیلنا؛ جھپٹنا؛ نرغہ کرنا ۔ (٦) اچانک حرکت کے ساتھ بازوں کو پھیلادینا ؛ نیز لات

مارنا ؛ لتاڑ چلانا ۔(۷) کسی خاص سمت میں حقارت آمیز نگاہ ڈالنا ؛ استہزاء سے دیکھنا۔ نفرت انگیز طورپر دیکھنا ؛ لعن طعن کرنا ؛ ملامت کرنا ۔ (۸) دھوکا دینا ۔ (۹) نکالنا ؛ پھیلانا ؛ چھوڑنا ؛ پیدا کرنا (آواز، روشنی) ؛ خارج کرنا ؛ جاری کرنا ؛ بھیجنا ؛ روانہ کرنا ؛ آگے بھیجنا؛ ڈھکیلنا؛ منتشر کرنا ؛ نشر کرنا ۔ (۱۰) پٹک دینا ؛ چت کردینا (کشتی میں) ؛ زمین پر گرا دینا ؛ گھوڑے کا سوار کو گرادینا ؛ پٹک دینا؛ پھینکنا؛ گرانا (نیزمجازاً) لنگھی مارنا؛ شکست دینا ۔

To fling aside : نظر انداز کرنا ؛ توجہ نہ دینا ؛ پروا نہ کرنا؛ اعراض کرنا؛ بے التفاتی سے پیش آنا ؛ رد کردینا؛ ٹھکرا دینا؛ مسترد کردینا ؛ نا منظور کرنا ۔

To fling away : چھانٹنا ؛ الگ کرنا ؛ برخاست کرنا ؛ برطرف کرنا ؛ سبکدوش کرنا ؛ رخصت دینا یا کرنا ؛ پھینک دینا ؛ اُڑا دینا؛ فضول خرچی کرنا؛ پھونک دینا (دولت کو) ۔

To fling away in rage : غصے میں پھینک دینا ۔

To fling down : زمین پر پٹک دینا ؛ زمین پر دے مارنا ؛ گرانا ؛ کچلنا ؛ برباد کردینا ؛ قوت توڑنا ؛ شکست دینا ؛ زیر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ ڈھادینا ؛ منہدم کردینا ؛ مسمار کردینا ؛ زیرو زبر کرنا ؛ توڑ دینا ؛ ملیامیٹ کر دینا ۔

To fling in one's teeth : (کسی بات پر) ملامت کرنا ۔

To fling into a boat : (اپنے کو یا کسی کو) کشتی میں ڈال دینا ؛ گرادینا ۔

To fling into an enterprise : کسی کام یا کار وبار میں دل و جان سے مصروف ہوجانا ؛ کسی کام کو پوری قوت سے شروع کر دینا ۔

To fling into one's arms : کسی شخص کی گود میں گرجانا ؛ لپٹ جانا ؛ اپنے کو کسی کے اختیار یا پناہ میں دینا ۔

To fling into prison : کسی شخص کو دفعتاً اورجبراً قیدخانہ میں ڈال دینا ۔

To fling off : (۱) ترک کردینا ؛ چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہونا ؛ حوالے کردینا ؛ خوشبو پھیلانا ؛ کتوں کا بو پر چلنا ۔ (۲) تیزی سے روانہ ہونا؛ غصے میں چلا جانا ؛ بےپروائی اور بےتوجہی سے گفتگو کرنا ۔

To fling one's eyes : بے پروائی سے دیکھنا ۔

To fling on/-against : (فوج لے کر) دشمن پر یا قلعے پر حملہ کرنا ۔

To fling on persons compassion : اپنے کو کسی شخص کے رحم وکرم پر چھوڑدینا ۔

To fling open : زور سے (دھماکے کےساتھ) کھولنا ؛ اچانک اورشدت کے ساتھ کھولنا ۔

To fling out arms : دونوں بازو (گود) دفعتاً کھول دینا ۔

To fling out of the room : غصہ میں تیزی سے کمرہ کے باہر چلاجانا ۔

To fling to : زور سے (دھما کے کے ساتھ) بند کرنا ؛ اچانک یا زور سے بند کرنا ۔

To fling up : (مورچے، خندق وغیرہ) چھوڑ دینا ؛ ترک کردینا ؛ دست بردار ہونا ؛ دست بردار کردینا ؛ (بول چال) چھیڑنااور طعنہ زنی کرنا ۔

Flint : (v) چقماق لگانا ؛ چقماق سے ؛ آگ پیداکرنا ؛ سخت پتھر کے ٹکڑوں سے فرش بنانا ۔

Flint-flake : (n) چقماق کا ٹکڑا جو زمانہء ماقبل تاریخ میں کاٹنے والے اوزار کے حصے سے استعمال کیا جاتا تھا ۔

Flint glass : (n) (۱) صاف اور چمک دار شیشہ جو چقماق سے بنایا جاتا تھا ؛ چقماق کانچ ؛ چقماقی شیشہ ؛ بلور؛ اشیائے بلوریں ۔ (۲) خالص شفاف اور چمک دار شیشہ جو لیڈ آکسائیڈ، بالو اور القلی کے مرکب سے تیار کیا جاتا ھے ۔

Flint- gravel : (n) رتیلاپتھر ؛ یاکنکر جس میں سنگ چقماق موجود ہو ۔

Flint-gun : (n) ایسی بندوق جس میں چقماق سے آگ پیدا کرنے والا گھوڑا لگا ہو ۔

Flint-head : (n) چقماق سے بنی ہوئی ایک تیر کی نوک ۔

Flint-hearted : (a) سنگ دل ؛ بےرحم ؛ سخت دل والا ؛قسی شقی القلب ۔

Flint lock : (n) (۱) ایسی بندوق کا گھوڑا جو چقماق سے شعلہ پیدا کر کے چلائی جاتی ھے ۔ (۲) گھوڑے والی بندوق ۔

Flint-mill : (n) (۱) (برتن سازی) وہ مِل جہاں چقماق کے ٹکڑے برتن بنانے والی چکنی مٹی میں ملائے جانے کے لئے پیس کر سفوف بناتے جاتے ہیں ۔ (۲) (کان کنی) کانوں میں روشنی کرنے کا ایک پرانا طریقہ جس میں ایک پہیے پر چقماق کے ٹکڑے جڑے ہوئے ہوتے تھے اور پہیا گھومنے پر وہ کسی فولاد کےٹکڑے سےاتنی تیزی اور تواتر کے ساتھ ٹکڑاتے تھے کہ اُن سے مسلسل روشنی ہوتی رہتی تھی ۔

Flint-rope : (n) اسفنج کا ڈنٹھل ۔

Flint skinning : (n) (مجازاً) امساک ؛ نجات ؛ بخیلانہ بچت ۔

Flint stone : (n) دیکھو Flint : (n)

Flint wall : (n) چقماق دیوار ؛ ایسی دیوار جس کے پلاسٹر اوربیرونی زاویوں میں چقماق کے ٹکڑے لگائے گئے ہوں ۔

Flint ware : (n) (امریکا) سخت پتھر کے بنے ہوئے برتنوں کا نام ۔

Flint wood : (n) (۱) شمالی اور جنوبی ویلز میں ایک آسٹریلیائی درخت کا نام جس کی لکڑی بہت سخت ہوتی ھے ۔

Flint work : (n) پتھر کا نام ؛ چقماق کا کام خصوصاً معماری جس میں سخت پتھر یا چقماق کے ذریعہ بڑا تعمیری یا آرائشی کا م کیا جاتا ھے ۔

Flint worker : (n) چقماقی کام کرنے والا ؛ خصوصاً وہ جو دیوار کو چقماق کےٹکڑوں سے آراستہ کرتا ھے ۔

Flintily : (adv.) چقماق کی طرح سے ؛ کرختگی سے؛ کُھر درے پن کے ساتھ؛ سنگدلی سے ۔

Flintiness : (n) چقماقی حالت ؛ چقماقیت ؛ سختی ؛ کرختی ؛ کھردراپن ؛ سنگدلی ۔

Flinty : (a) (۱) چقماق کا ؛ چقماق سے بنایا یا نکالا ہوا ؛ چقماق سے متعلق ؛ چقماق کا حامل ۔ (۲) چقماق کی طرح؛ چقماق جیسا؛ چقماق نما۔ (۳) (مجازاً) سخت ؛ کھردرا ؛ کرخت ۔

Flip : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کا نشہ آور شربت جو بیر ، اسپرٹ اور شکر ملاکر بنایا جاتا ھے اور گرم لوھے سے بجھایا جاتا ھے ۔

Egg-flip : انڈے ، دودھ اور شکر وغیرہ کا نوشیدنی آمیختہ ۔

Flip : (n) [Origin doutful .] (۱) وہ ہلکی چوٹ جو چابک کو تیزی سے حرکت دے کر لگائی جائے ۔ (۲) انگلی کی حرکت ؛ ٹکور ۔

Flip : (n) [f.FLiP v.] (۱) شدید ضرب ؛ سخت چوٹ ؛ سخت مار (نیز مجازاً) ۔ (۲) اچانک دھچکا یاحرکت ۔ (۳) (روزمرہ یاعامیانہ) ہوائی سفر ۔

Flip : (v) [Prob.echoic..] (۱) چیزوں یا چھوٹی گولیوں یا سکوں کو انگلیوں سے گھمانا ؛ نچانا ۔ (۲) (کسی شخص کے) کان یارخسار پر آہستہ سے انگلی مارنا ؛ پوٹ مارنا ؛ ناخن مارنا ؛ ٹکور دینا ۔ (۳) (پنکھا،چابک یامچھلی کو پکڑنے کی چھڑ کو) جھٹکے کے ساتھ حرکت دینایا حرکت کرنا ۔ (٤) تیزی سے مگر ہلکے طورپر مارنا ؛ یا کسی چیز سے ٹکرا نا ۔

Flip : (v) (کسی چیز پر یا شخص کے) تیزی سے چابک مارنا ۔

Flip-book : (n) جاندار مناظر کی تصویروں کا ایک سلسلہ جو ایک ساتھ بند ہوتا ھےتاکہ مسلسل اور تیز حرکت دے کر اُنہیں متحرک اور جاندار ہونے کا التباس پیدا کیا جاسکے ۔

Flipcoil : (n) تار کا ایک چھوٹا کوائل جس سے ۱۸۰ پر اچانک گھما کر مقناطیسی حلقے کی شدت کا تعین کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

Flip-dog : (n) بیر اسپرٹ اور شکر ملاکربنائی ہوئی شراب کو گرم کرنے یا بجھانے کےلئے تپایا ہوا لوہا ۔

Flip-flap : (n) (۱) (عامیانہ) ایک قسم کی قلابازی یاڈھینکلی نیز میوہ فروشوں کا رقص ۔ (۲) ایک قسم کی آتش بازی ؛ پٹاخا؛ چرخی ؛ گولا ۔ (۳) تماشا گاھوں میں ایک قسم کا گھومنے والا چرخا جس میں لوگوں کےبیٹھنےکےلئے ٹولیاں ہوتی ہیں؛ چرخ ہنڈولا ۔ (٤) (امریکا) ایک قسم کا کیک جو چائے کے ساتھ کھایا جاتا ھے ؛ چائے کیک ۔

Flip-flap : (a) قلاباز ؛ ڈھینکلی باز ؛ بھٹک بھٹک کر یا پھٹ پھٹ کرتے ہوئے چلنے والا ۔

**Flip-flap : (adv.)[reduplication of FLAP.]** پھٹ پھٹ کرتی ہوئی مسلسل حرکت کے ساتھ ۔

**Flip-flap : (v) [Sc.)** چھیلنا ؛ چھلکا اتارنا ؛ مقشر کرنا ؛ کھال اُدھیڑلینا؛ (روزمرہ)۔

**Flippant : (n)** بے پروائی ؛ بے روئی ؛ بک بک گستاخی ؛ چرب زبانی ؛ تیز زبانی۔

**Flippant : (a) [opp. f. FLIP.]** (۱) غیر سنجیدہ ؛ سنجیدہ اور اہم باتوں کو بےپروائی سےمعمولی اور خفیف سمجھنے والا ۔ (۲) بے ادب ؛ بکی ؛ تیز زبان ؛ طرار ۔ (۳) تیز ؛ رواں (زبان) ؛ سرپٹ (تقریر) تیز ؛ طرّار؛ پرگو ؛ باتونی (شخص) ۔(٤)نازیبا حرکتیں کرنے والا ؛ نامناسب ؛ خفیف الحرکتی کرنے والا ؛ نا سمجھی کی باتیں کرنے والا ؛ بے موقع مذاق کرنے والا ۔(٥) ناسمجھ باتونی؛ بے ادب (شخص) ؛ گستاخ ؛ چرب زبان ۔

**Flippantly : (adv.)** بےپروائی سے؛ بے ادبی سے ؛ گستاخانہ ؛ چرب زبانی سے ۔

**Fliippantness : (n)** بے ادبی ؛ گستاخی ؛ بے پروائی ؛ چرب زبانی۔

**Flipper : (n) [f.FLIP (v)]** (۱) (مچھلی وغیرہ کا) وہ چوڑا اور چپٹاعضو جس سے تیرنے میں کام لیا جاتاھے ۔ (۲) (بازاری) ہاتھ ۔(۳) (تھیٹر) کسی منظر کا ایک حصہ جس میں دونوں طرف نقاشی ہوتی ھے اور قلابے لگے ہوتے ہیں اور جو کھیل یا منظر کوتبدیل کرنےمیں استعمال ہوتے ہیں ۔ (٤) ایک چوڑا اور چپٹا عموماً ربر کا جس کا اگلا سرا پھیلا ہوا ہوتا ھے اور جو غوطہ خوری اور پانی کے دوسرے کھیلوں میں استعمال ہوتا ھے جسے FIN بھی کہتے ہیں ۔ (٥) چھلنی یا جھنجرے پر پکا یا ہوا کیک ۔ (٦) چھلنی یا توے پر پکائے جانے والے کیک کو الٹنے کا کفچہ ۔(۷) ایک پرزہ آرامشین کے پاس جمع ہونے والے برادے وغیرہ کو ہٹانے کے لئےاستعمال ہونے والا ایک لیوریا بیرم جو ایک چھوٹے بھاپ انجن کے ذریعہ چلایا جاتاھے ۔ (۸) (خوردنی اشیا کا) مہر بند ڈبّا جس میں اندرونی دباؤ کے باعث سروں پر اُبھار پیدا ہو جاتا ھے ۔ (۹) برآمیز کپڑے کا فیتہ یا بندھن ٹائر بنانے میں استعمال ہوتا ھے ۔

**Flipper : (v)** (۱) تیرنے والے عضو کے ذریعہ آگے بڑھنا ؛ تیرنے والے جوتے پہننا یاپہنانا ۔(۲) مچھلیوں کے پر کی حرکت کرنا ؛ کسی چوڑی چپٹی چیز کی طرح حرکت کرنا۔

**Flipperling : (n)** تیرنے والے اعضا رکھنے والا چھوٹا جانور ؛ چھوٹی مچھلی یا سیل کا بچہ جسے تیرنے والے پر ہوتے ہیں ۔

**Flipperty/Flopperty : (a)** ڈھیلا ؛ لٹکتا ۔

**Flirt : (n)** (۱) جھٹکا؛ تیز جھپٹ ؛ تیز حرکت یاضرب جس کو دفتعاً روک دیاجائے ؛ پھینک ؛ پھینکنے کی سی حرکت جو دفتعاً رک جائے ۔ (۲) ایسا شخص جو محض تفریحاً اظہار محبت کرتا ہو ؛ عموماً ایسی عورت جو مردوں کے ساتھ محض تفریحاً محبت جتلائے ؛ ناز و انداز دکھائے؛ نخرے کرے ۔(۳) ہلکی ضرب ؛ ہلکا مکّا ؛ ہلکی مار؛ دستک ؛ کھٹکا؛ ناخن کی ٹکور (روزمرہ) ۔ (٤) پھینکنےوالا ؛ جھٹکا دینے والا ؛ بہت تیزی سے حرکت دینے والا ؛ جھٹکے کے ساتھ ؛ اچانک گھڑی کے پرزوں کو متحرک کرنے والا ؛ لیور یا پرزہ ۔ (٥) (گھڑی سازی) گھڑی کی مشین میں اچانک جھٹکے یا وقفے سے حرکت پیدا کرنے والا لیور یا پرزہ ۔

**Flirt : (v) [Onomatopoeic.]** (۱) جھٹکادے کر پھینکنا؛ اُچھالنا ؛ تیزی سے ہلانا؛ جھُلانا ؛ جھٹکے یا اچانک حرکت کے ساتھ پھینکنا یا ڈھکیلنا ۔ (۲) تیز کرنا ؛ اچانک حرکت دینا ۔(۳) جھٹکے کے ساتھ یا رُک رُک کرحرکت کرنا؛ اُچھالنا ؛ لپکنا ؛ تڑپنا؛ دھڑکنا ؛ جھپٹنا ۔ (٤) شادی سے قبل محبت اور راز ونیاز کی باتیں کرنا ؛ غمزدہ دکھانا ؛ نازو نخرے کرنا ۔ (٥) جھوٹی محبت جتانا (کسی شخص کے ساتھ) ۔ (٦) سطحی پسند یا دل چسپی ظاہر کرنا؛ جھوٹی چاہت دکھانا ؛ اتفاقی یا نقلی توجہ دینا ۔(۷) اُچھلنا ؛ کودنا ؛ آزادنہ حرکت کرنا ؛ خفیف الحرکتی سے کام لینا ؛ فضول باتیں یا حرکتیں کرنا ۔

**To flirt a fan : (v) :** جھٹکے کے ساتھ کھولنایابند کرنا ؛ تیزی سے پنکھا جھلنا ۔

**Flirtable : (a)** آمادہء نازونخرہ ۔

**Flirtation : (n)** دکھاوے کی محبت ؛ جھوٹی چاہت ؛ عشوہ ؛ غمزہ ؛ نازو نخرہ ۔

**Flirtatious : (a)** دکھاوے کی محبت کرنے والا (یا والی) ؛ عشوہ گر ؛ جھوٹی چاہت یا ناز و نخرے کی نوعیت کا ۔

**Flirtatiously : (adv.)** عشوہ کے ساتھ؛ عشوہ گرانہ ؛ جھوٹی محبت جتانے والا۔

**Flirtatiousness : (n)** جھوٹی محبت کا اظہار ؛ عشوہ گری ؛ ناز و غمزہ ۔

**Flirter : (a)** جھٹکا دینے والا ؛ اُچھالنے والا ؛ تڑپانے والا ؛ دھڑکانے والا ؛ تیزی سے حرکت دینے والا ؛ جھوٹی محبت جتانے والا؛ ظاہری دلچسپی دکھانےوالا ؛ فضول باتیں یاحرکیتں کرنے والا۔

**Flirtigig-gigs : (n)** (بول چال) سبک سر ؛ لا اُبالی یا وارفتہ مزاج لڑکی ؛ دختر بے فکر و سبک سر ؛ وحشی لڑکی ؛ متلون مزاج لڑکی ۔

**Flirtingly : (adv.)** جھٹکا دیتےھوئے یا لگاتے ھوئے ؛ تڑپاتے ھوئے ؛ اچھال کر ؛ جتا کر ۔

**Flisk : (n) [f.next.]** (۱) (بول چال) خیال ؛ من کی موج ؛ ترنگ ؛ لہر ؛ وہم ؛ تلون مزاجی (اسکاٹستانی) بوالہوسی ۔ (۲) ناخن کی تکوژ ؛ ناخن کی ٹکر ۔

**Flisk : (v) [Onomatopoede.]** (اُچھلتے کودتے چلنا ؛ کودتے پھاندتے جانا ؛ شوخی کرتے ہوئے قدم اٹھانا ؛ کلیل کرنا ؛ جست لگانا ؛ ناچنا ؛ کودنا ۔ (۲) ناخوش کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ دق کرنا ؛ برہم کرنا ؛ زحمت میں ڈالنا ؛ آزردہ کرنا ؛ خفا کرنا؛ ناراض کرنا۔(۳) چابک سےہلکی چوٹ مارنا ؛ تیزی سے چابک یا کوئی چیز چھو آنا ۔

**Flisky : (a)** کھلاڑی ؛ خوش طبع شوخی ؛ چنچل ؛ چلبلی ؛ چونچال ۔

**Flit : (n) [f.next.v.]** (۱) نقل مکان ؛ ترک وطن ؛ تبدیلی ؛ انتقال ۔(۲) خفیف حرکت ؛ لرزش ؛ کپکپاہٹ ؛ ہلکا لمس۔

**Flit : (v) [ME.'flittem.'fluttne.]** (۱) ترک وطن کرنا ؛ روانہ ھوجانا ؛ نقل مکان کرنا ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ چلاجانا ؛ جگہ بدلنا ؛ جاچکنا؛ رخصت ھوجانا ؛ گذرجانا ۔ (۳) (پرندوں اور خصوصا چمگادڑوں کےلئے) آہستہ اڑنا (یعنی آواز نہ ھویا کم ھو) ؛ تھوڑے تھوڑے فاصلہ تک اڑ کر رک جانا؛ تیز پر مارنا ؛ پروں کو جنبش دینا ؛ لرزنا ؛ کانپنا ۔(٤) جائےرہائش بدلنا؛ ایک جگہ سے اُجڑ کر دوسری جگہ بسنا (خاص کر اسکاٹستانی) ۔(۵) آگے بڑھنا ؛ گذرنا ؛ چلنا یا جانا ؛ قدم بڑھانا ۔

**To flit about :** آہستہ آہستہ ادھر اُدھر چلنا پھرنا ؛ کودتے اُچھلتے پھرنا ۔

**To flit by :** دبے پاؤں کو دتے اچھلتے گذر جانا (کسی چیز کے پاس ھو کر)۔

**To flit to and fro :** ادھر سے اُدھر (آگے پیچھے) دبے پاؤں جانا ۔

**Flit gum : (n)** کیڑوں کو مارنے والا پمپ ؛ فلٹ پمپ ۔

**Flitch : (n) [OE.'flicce.']** (۱) نمک لگا ھوا اورسکھایاھوا سور کی ران یا کولہے کا گوشت ۔ (۲) ایک سمندری جانور(Blubber) کی چربی کا ٹکڑا ؛ وہیل کی چربی کا مربع ٹکڑا ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی (Halibut) کے گوشت کا بھنا ھوا ٹکڑا ؛ ہالی بٹ (مچھلی کا قتلہ؛ تکّہ ؛ درخت کی شاخ کا لمبائی میں کٹا ھوا ٹکڑا ؛ تختہ ؛ شہتیر ۔(۵) شہتیر بنانے کےلئے پہلو بہ پہلو باندھے ھوئے تختوں میں سے کوئی ایک ۔(٦) (تعمیرات) کڑی ۔

**Flitch : (v)** لکڑی یا مچھلی کے ٹکڑے کاٹنا ؛ تکّے بنانا ؛ قتلے بنانا؛ درخت کی شاخوں کو لمبائی میں کاٹنا؛ قتلوں کی طرح کاٹنا ۔

**Flitch-beam : (n)** لوھے یا لکڑی کے تختوں یا پرتوں کو مضبوطی سے یکجا ملا کر بنایا ھوا شہتیر ؛ لوھے کی تختی (یا ٹکڑا) لکڑی کے دو ٹکڑوں کے درمیان ۔

**Flitch of Dunmow : (n)** Dunmow میں یہ قدیم رسم ھے کہ ہر ایسے شادی شدہ جوڑے کو جو ثابت کردے کہ اس نے پورا سال آپس میں اطمینان و محبت سے گذارا ھے اس کو گوشت کا ایک ٹکڑا دیا جاتا ھے اُسی کا یہ نام ھے ۔

**Flite/flyte : (v) [Oe.'flitam.']** (۱) دھمکانا ؛ جھڑکانا ؛ ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا ؛ سرزنش کرنا ؛ گوشمالی کرنا ؛ تنبیہ کرنا ۔ (۲) لڑنا ؛ جھگڑنا ؛ نزاع کرنا ؛ مبحث کرنا ؛ بحث ومباحثہ کرنا ۔

**Fliting : (n)** زخم زبان ؛ ملامت کرنا ؛ زجرو توبیخ کرنا ۔

**Flitted : (a)** جو جاچکا ھو ؛ روانہ شدہ ؛ منتقل شدہ ۔

**Flittingly : (adv.)** جاتے ھوئے ؛ گذرتے ھوئے ؛ روانہ ھوتے سبک رفتاری سے ؛ سبک پروازی سے ۔

**Flitter : (n) [f.Flitter v.]** پھڑ پھڑاہٹ ؛ لرزش ؛ کپکپاہٹ ؛ پر جھاڑنے یا کانپنے کی سی حرکت ۔

**Flitter : (n) [Ger.flotter.]** دھات یا پتھر کے باریک اور بہت چھوٹےمربع نما ٹکڑے جو آرائش میں استعمال ھوتے ہیں۔

**Flitter : (v) [f.flit..v+er]** (۱) اڑنا ؛ پھدکنا ؛ پھڑ پھڑانا؛ پرو ں کو ہلکی جنبش دینا ؛ اڑنے سے پہلے چڑیوں کا

پر پھڑ پھڑانا ؛ ادھر اُدھر تیزی سے ہلانا ۔ (۲) چلانا ؛ گذارنا ؛ آگے بڑھانا ؛ اُڑانا ؛ تاش کا پھینٹنا (شاذ) ۔

**Flitter-mouse : (n) [after Ger.'flader mous.]** چمگادڑ ؛ خفاش ؛ شب پردہ ۔

**Flitter-winged : (n)** کانپتے ہوئے بازوں یا پروں والا ۔

**Flittern : (n)** اوک کا نیا درخت ؛ درخت بلوط جوان ؛بلوط کا نو خیز درخت ۔

**Flittern-bark : (n)** اوک یا بلوط کےنوخیز درختوں کی چھال ۔

**Flitters : (n) [Altered f.fitters.]** (روز مرہ) ٹکڑے ؛ ریزے ؛ ناتراشیدہ ٹکڑے ؛ تراشے ؛ چیتھڑے ؛ پُرزے ؛ دھجیاں ؛ کترن ۔

**Flitting : (n)** (۱) جانے ؛ گزرنے، روانہ ہونے کا عمل ۔ (۲) نقل مکان ؛ مہاجرت ؛ نقل و انتقال ؛ ایک جگہ سے اُجڑ کر دوسری جگہ جابسنا (خاص کر شمالی اور اسکاٹستانی) ۔ (۳) پرواز ؛ اڑان ۔

**Moonlight flitting :** چاندنی میں روانہ ہونا یعنی راتوں رات چلے جانا؛ چوری چھپے روانہ ہونا ۔

**Flivver : (n) [Origin unkn.]** (۱) (امریکی بازاری زبان) سستی ؛ ارزاں ؛ کم قیمت موٹر کار؛ سستی رٹائر کار یا ہَوائی جہاز ۔ (۲) ذاتی استعمال کےلئے چھوٹا ہَوائی جہاز ۔ (۳) چھوٹی دخانی کشتی ۔ (٤) (روزمرہ)ناکامی؛ نامرادی ؛ دھوکا؛ دیوالیہ پن ؛ فریب ؛ جُل (عامیانہ) ۔

**Flivver : (v)** ناکامیاب ہونا ؛ نقصان ہونا؛ گھاٹے میں پڑنا ؛ نامراد ہونا ؛ دیوالیہ ہونا ؛ ٹائیں ٹائیں فِش ہو جانا ۔

**Floating liability : (n)** روز مرہ کی مشغولیات کے درمیان پیدا ہونے والی ہلکی پھلکی ذمہ داریاں جن سے نسبتاً مختصر وقت میں نپٹ لیا جاتا ہے ؛ (تجارت) غیرمستقل ذمہ داری ؛ متغیر ذمہ داری ۔

**Floating light : (n)** (۱) مشعل بردار جہاز ؛ ایسا جہاز جس پرخاص قسم کی روشنی ہوتی ہے اوراس روشنی سے سمندر میں گذرنے والے جہازوں کی رہنمائی کی جاتی ہے ۔ (۲) ایک لائف بوائے (کشتی) جس میں رات کے وقت استعمال کے لئے لالٹین ہوتی ہے ۔ (۳) لنگرنما ؛ نشان لنگر جو سمندر میں پڑا رہتا ہےاور جس پر روشنی ہوتی ہےتاکہ رات کے وقت صحیح راستہ معلوم ہوسکے ۔

**Floating pier : (n)** تیرتا ہوا پشتہ ؛ تیرتا ہوا چبوترہ جس پر سے جہاز کے مسافر اورمال اتارا جاتا ہے اور جو مد و جزر کے ساتھ اُٹھتا گھٹتا ہے ۔

**Floating plate : (n)** (اسٹیریو ٹائپنگ) ڈھلے ہوئے لوہے کی چوڑی چپٹی پلیٹ جس پر قالب بنا یا جاتا ہے اور جس کی نچلی طرف رُخ ہوتے ہیں ۔

**Floating policy :** (تجارت) کھلی پالیسی؛ غیرجامدپالیسی ؛ (سمندری بیمہ) ۔

**Floating population : (n)** وہ آبادی جو کم وبیش ہوتی رہے؛ گھٹتی بڑھتی آبادی ؛ متحرک آبادی ۔

**Floating ribs : (n)** سب سےنچلی دو پسلیاں جو سینے کی ہڈی سے ملی ہوئی نہیں ہوتیں ؛ کاذب پسلیاں ۔

**Floating screed : (n)** پلاسٹر کی وہ پہلی دھاری جو دیوار کے پلاسٹر کی موٹائی کےلئے رہنما دھاری کے طور پر کام کرتی ہے ۔

**Floatingly : (adv.)** تیرتےہوئے انداز میں تغیر پذیر طورپر ؛ بہتے ہوئے دائر؛ بطور شناور؛ تیرنے کے انداز میں ۔

**Flix : (n) [Origin unkn.]** ایک قسم کارُواں ۔ (۲) سگ آبی یا اودبلاؤ کا رواں ؛ سمور ؛ سنجاب کے پیٹ پر کا رواں ۔

**Float : (n)[OE. flot.]** (۱) تیرنے یابہنے کی حالت ، کیفیت یا عمل ۔ (۲) تیرتی ہوئی چیز؛ بہتی ہوئی چیز ۔ (۳) تیرتی ہوئی دریائی گھاس یابرف کا انبار یا تودا ؛ بیڑا یا بیڑے کے مانند بنی ہوئی کوئی چیز ۔ (٤) چپٹے پیندے والی کشتی؛ وہ بانس کا ٹکڑا یا کارک یا پر جو مچھلی کے شکار کی ڈورمیں بندھا ہوتا ہے جس سے پانی میں ڈور کا پتہ چلتا ہے ؛ ڈونگا ؛ گھڑنائی ۔ (٥) کارک کا ٹکڑا جو مچھلی کے جال کے کنارے پر لگا ہوتا ہے تاکہ جال کو پانی کی سطح پر اٹھائے رکھے اور ڈوبنے نہ دے؛ ترپا ۔ (٦) مچھلی کے جسم کا وہ پھولا ہوا حصہ جس کے سہارے مچھلی تیرتی ہے ؛ایک کھوکھلا اور پھولا ہواحصہ جس کے سہارے جانور تیرتاہے ۔ (۷) پانی کےنل کےاندر کا کھوکھلا گولا جو پانی

کے بہاؤ کو باقاعدہ رکھتا ہے ۔(۸) ہَوا سے بھرا ہوا بیگ یا تکیہ جس کے سہارے آدمی تیرتا ہےیا آدمی کو ڈوبنے سے بچاتاہے (خاص کر تیراکی سیکھنے کےلئے) ۔ (۹) وہ روشنی جو فرانس میں شب کے وقت کمروں کےاندرجلا کر سوتے ہیں ۔ (۱۰) (تھیٹر کی اصطلاح، واحد یاجمع) وہ تیزروشنی جو اسٹیج کے سامنے لگی اور ایک طرف سے ڈھکی ہوتی ہے (Foot light) فٹ لائٹ کی قطار ۔ (۱۱) پانی نکالنےوالے یا پانی کےاندر چلنے والے پہیے کا ایک تختہ (Float wood) ۔ (۱۲) ایک قسم کی نیچی گاڑی ۔ (۱۳) پہیوں پر چلنےوالا چبوترہ جس پر جلوسوں کے ساتھ عموماً کھیل تماشے کئے جاتے ہیں ۔ (۱٤) معمار کی تھاپی (جس سے استر کاری کو یک سار کیا جاتا ہے) کرنی (اوزار) ۔ (۱۵) اکہری کاٹ کی ریتی ۔ (۱٦) بانے کے تاگوں کا ، چادر کے ایک حصہ پر بناوٹ کے باہر پھیلا ہونا، ایسے تاگے جو اس طرح پھیلے ہوں ۔ (۱۷) کسی طیارے کی مشین میں لگا ہوا ایک ڈھانچہ جو اُسے پانی میں تیرنے میں معاون ہو ۔(۱۸) دھات کی بنی ہوئی کھوکھلی گیندیا ایسی ہی اور کوئی چیز جو کسی حوض یا بوائلر میں پانی کی سطح کو باقاعدہ رکھنے کےلئے استعمال کی جاتی ہے ۔ (۱۹) تیرنے یا سطح کو درست کرنے والا ایک اوزار ؛ (پلاسٹر کرنے میں) کرنی، پٹا روسا وغیرہ جن سےپلاسٹر کو مسطح کیا جاتا ہے ؛ ہموار کرنےوالا کوئی اوزار یا کوئی ترکیب ۔ (۲۰)سنگ مرمر کے کام میں استعمال کیاجانے والا پاش کرنے کا بلاک یا اوزار ۔(۲۱) جو تووں کے اندرنکلی ہوئی کیل کی نوکوں کو ریتنے کےلئےجوتا سازوں کے ذریعہ استعمال کی جانے والی دندانہ دار پلیٹ یا چماروں کی ریتی ۔ (۲۲) وہ جگہ جہاں کشتیاں تیر سکتی ہوں یا ٹھہر سکتی ہوں ؛ گودی ؛ بندرگاہ ۔ (۲۳) سیرابی نالی یا پین ۔ (۲٤) (ارضیات) وہ چٹانیں جو پانی سے گھس کر یا ٹوٹ کر اپنی اصلی ساخت سے کم ہو گئی ہوں ۔

**Float : (v)** (۱) کسی رقیق مادے کا سطح پر پڑا ہوا ہونا ؛ تیرا ہوا یا تیرتا ہوا ہونا ؛ تیرنے والا یا تیرن ہار ہونا یا ہوجانا ۔(۲) کسی رقیق مادے پر تیرنا ۔(۳) (ایسے جہاز کے متعلق جو ساحل یا چٹان پر چڑھ گیا ہو) سطح پر بہنا تیرنا ؛ پانی پر آجانا؛ کسی سیّال کی سطح پر آہستہ آہستہ اور خاموشی سے تیرنا ؛ کسی سیّال میں آزادی سے تیرنے کےلئے چھوڑ دیا جانا ۔ (٤) متحرک سیال مادے کے ساتھ ساتھ تیرنا ؛ بہے چلے جانا ۔(۵) کسی سیّال مادے میں بغیر کسی روک کے لٹکا ہونا ۔ (٦) ہَوا میں معلق ہونا یا اس طرح حرکت کرنا کہ گویا تیر رہا ہو ۔(۷) نظر یا دل میں منڈلانا ۔ (۸) (تجارتی اصطلاح میں ہنڈی کےلئے) جاری ہونا ؛ جاری رہنا (میعاد پوری ہونے تک) ؛ کسی کمپنی کو قائم کرنا یا کاروبار کی تجاویز کا اشتہار دینا ( شائع کرنا) ؛ پیش کرنا ؛ مقبول کرانا ؛ شروع کرنا ؛ کمپنی، منصوبے وغیرہ کو قائم کرنا ؛ یا مکمل طور سے شروع کر دینا ۔ (۹) (کسی سیّال چیز سے) ڈھک دینا یا اس میں فرق کردینا نیز مجازاً ۔ (۱۰) پانی کا کسی چیز کو اپنے اوپر اٹھائےرکھنا ؛ لئے رہنا ؛ سنبھالے رکھنا ؛ بہائے لے جانا ؛ تیرا دینا نیز(مجازاً) ۔(۱۱) (افواہ) اڑا دینا ؛ (ہَوا میں کسی چیز کو) اڑانا ۔ (۱۲) ہَوا میں آہستہ آہستہ اور آزادانہ اس طرح آگے بڑھنا جیسے ہَوا بہا رہی ہو یا ہَوا اڑا رہی ہو نیز (مجازاً) ۔(۱۳) (پارچہ بافی) تاگے کا آپس میں بہم پیوستہ ہونے کے بجائے تانے یا بانے کے بہت سارے دھاگوں کے اوپر یا نیچے سے گذرنا ۔ (۱٤) عوام کی حمایت حاصل کرنا ۔ (۱۵) پانی کے ذریعہ یاپانی کے سطح پر (کسی چیز کو) لے جانا ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا ۔(۱٦) (تکنیک) (ٹکڑوں کو) پانی میں بہا کر ریزہ ریزہ کر دینا یا پیس دینا ۔ (۱۷) (الیکٹرو ٹائپنگ اور اسٹیرو ٹائپ) (چھپائی کے کسی فارم یا صفحہ کو) پلاسٹر آف پیرس کے سیّال سے خالی جگہوں کو پُر کر دینا یا پلاسٹر کا قالب بنا دینا ۔(۱۸) چکنا اور ہموار کر دینا (پلاسٹرنگ) (پلاسٹر کی سطح کو) تھاپی یا پٹے کے ذریعہ ہموار کرنا ۔

**Float-ball : (n)** گول تونبی کی گیند(جس سےحوض یابوائلر میں پانی کی سطح کو با قاعدہ رکھا جاتا ہے) ۔

**Float-board : (n)** پن چکی یاپانی میں گھومنے والےپہیّے کے تختوں میں سے کوئی ایک ؛ پہیے کا تختہ ۔

**Float-boat : (n)** بیڑا ؛ لٹھوں کا ٹھاٹ جو کشتی کا کام دیتا ہے ۔

**Float bridge : (n)** ایسے تختوں کا پل جو پانی میں تیرتے ہوں ؛ لچک دار پُل ۔

**Float case : (n)** پانی میں بنیاد ڈالنے کےلئےبڑا آب بند ڈبہ ؛ کوٹھی شترہ ؛ وہ مشین جس سے جہازوں کو اُتھلےپانی میں تیراتے ہیں۔

**Float copper : (n)** خام تانبے کے ریزے یا ٹکڑے جو پانی کے بہاؤ یا کٹاؤ کے باعث چٹان سے الگ ہو جاتے ہیں ؛ نیز وہ باریک ذرّات جو کشتہ بنانے میں بکھر جاتے ہیں ۔

**Float file : (n)** اکہرے دندانے والی ریتی ۔

**Float-guage : (n)** آب پیماجس سے اسٹیم بوائلر میں سطح آب کی بلندی ایک تیرتے ہوئے تختے کے ذریعہ ناپی جاتی ہے ؛ پانی کی گہرائی ناپنے والا گز ۔

**Float gold : (n)** سونے کے ذرّات یا ٹکڑے جو پانی کے بہاؤ یا کٹاؤ کے باعث چٹان سے الگ ہوجاتے ہیں ؛ نیز وہ باریک ذرّات جو کشتہ بنانے میں بکھر جاتے ہیں ۔

**Float grass : (n)** ایک قسم کی گھاس ؛ ھسگلا ؛ آبی خس و خاشاک ۔

**Float-inoned : (a)** مشین کے ذریعہ (جس کے بیلون میں اسپرنگ اور لچک دار گدّے ہوتے ہیں) لوہے کی تہ چڑھایا ہوا ۔

**Float-mineral : (n)** خام دھات کے ریزے یا ٹکڑے جو پانی کے بہاؤ یا کٹاؤ کے باعث چٹان سےالگ ہو جاتے ہیں ؛ نیز دھات کے وہ باریک ذرّات جو کشتہ بنانے میں بکھر جاتے ہیں ۔

**Float-ore/-quaritz : (n)** دیکھو Float-mineral

**Float-stone : (n)** (۱) گھسنے والا پتھر جس پر اینٹ کی ناہموار سطحوں کو رگڑ کر ہموار کیا جاتا ہے ۔ (۲) ہلکا پتھر ؛ اتنا ہلکا جو پانی پر تیر سکے ؛ دودھیا پتھر کی اسفنجی قسم ۔

**Float-stone : (n)** (معماری) وہ پتھر کا اوزار جس سے خمیدہ اینٹوں کی سطح چکنی بنائی جاتی ہے ۔

**Float-valve : (n)** دھات کی کھوکھلی گیند کے ذریعہ چلایا جانے والا کھُل مندن یا حمام ۔

**Floatable : (n)** (۱) جو چیز تیرسکتی ہو ۔ (۲) دریا یا چشمے جن میں تختے وغیرہ تیر سکتے ہوں یا تیرائے جاسکتے ہوں ؛ ہلکا ؛ سبک ؛ تیرنے کے قابل ؛ سطح آب پر قائم رہ سکنے والا ؛ تیرنے والی (چیز)۔

**Floatage : (n)** (۱) تیرنےیا تیرتا ہوا ہونے کی حالت یاعمل ؛ شناوری ۔ (۲) تیراکی ؛ لوچ ؛ لچک ؛ (ٹھوس اجسام کو پانی میں ڈالنے سے) بحال رکھنے یا ابھارنے کی صلاحیت ۔ (۳) تیار شدہ جہاز کے مال واسباب کو حاصل کرنے کا حق ۔ (٤) جہاز وغیرہ جو کسی دریا یا سمندر میں چلا کرتے ہوں ۔ (٥) کسی چیز کاتیرتا ہوا انباریا ڈھیر ؛ تیرتی ہوئی چیزیں ؛ تباہ شدہ یا غرق شدہ جہاز ۔ (٦) قوت شناوری ؛ تیرنے کی اہلیت ؛ قابلیت یا قوت کے مال واسباب جو پانی پرتیرتے ہوئے پائے جائیں ۔ (۷) مچھلیوں یا سیپ کے انڈے ۔ (۸) جہاز کاوہ حصہ جو پانی کی سطح سے اوپر نظر آتا ہے ۔

**Floatation/Flotation : (n)** (۱) تجارتی کاروبار یا کمپنی کا آغاز یا افتتاح ۔ (۲) تیرتا ہوا یا سطح آب پر قائم رکھنے کی حالت ؛ تیرنے یا تیرانے کاعمل؛ تیرانے کا طریقہ ؛ شنا ؛ تیراؤ ۔

**Centre of floatation :** تیرتی ہوئی چیز کامرکزثقل ۔

**Plane or line of floatation :** وہ سطح یا خطہ جس پر کسی سیّال کی افقی سطح اُس میں تیرتی ہوئی چیز کو قطع کرتی ہے ۔

**Stable floatation :** تیرتی یا سطح آب پر بہتی ہوئی چیز میں توازن کی حالت ؛ تیرتی ہوئی چیز کا توازن ۔

**Floater : (n)** (۱) تیرنے والا؛ سطح آب پر بہنے والا ؛ خصوصاً وہ پرزہ جو کسی ایسے ظرف میں سیّالی مادے کی سطح کی بلندی کو بتلاتا ھے جس کی گہرائی ضرورت پڑنے پر براہ راست نہیں ناپی جا سکتی ۔ (۲) صرافہ ؛ گورنمنٹ اسٹاک کی سند ؛ ریلوے کےتمسکات وغیرہ جو بطور ضمانت قبول کئےجا سکتے ہوں ۔ (۳) (امریکی سیاست) ایسے انتخاب میں ووٹ دینے والا جس کا وہ حق نہ رکھتا ہو ؛ غیر مستحق رائے دہندہ ۔ (٤) (تجارت) سیّال تمسک ۔

**Floating : (n)** (۱) تیرنے یا سطح آب پر بہنے کا عمل ۔ (۲) (پلاسٹرنگ میں) تین استروں والی استرکاری میں دوسرا استر یا دوسری استرکاری ۔

**Floating : (a)** (۱) بہتی ہوئی ؛ تغیر پذیر ؛ لچکدار ۔ (۲) (تجارت، چندہ وغیرہ کےلئے) سمندر پر وہ تجارتی اسباب کا جہاز جو بندرگاہ نہ پہنچا ہو ؛ ان تجارتی اسباب کی جو ابھی سمندر پر ہوں یا ان سے متعلق (تجارت، نرخ وغیرہ) ۔ (۳) (تجارتی اصطلاح) دائر (اصل وغیرہ)۔ (٤) معمولی سے کم تعلق، لگاؤ یا انسلاک رکھنے والا ۔ (٥) چڑھتا اترتا ہوا ؛ غیرمستقل ؛ متغیر ۔ (٦) (مالیات) جو قائم یا مستقل نہ ہو؛ دائر ۔ (۷) متغیر ؛ قابل تبدیل (بیمہ پالیسی)۔

**Floating account : (n)** (تجارت) چلتا حساب ۔

**Floating asset : (n)** (تجارت) تغیر پذیر اثاثہ ۔

**Floating anchor : (n)** تیرنے والا لنگر ۔

**Floating battery : (n)** توپ خانےیا مورچے کےطورپر استعمال ہونے والی کشتی یا جہاز ؛ تیرنے والا مورچہ ۔

**Floating bridge : (n)** (۱) ایک قسم کا پل ؛ گھاٹ اتارنے کی ناؤ ؛ پل کا ایسا حصہ جس کو وقت ضرورت اوپراٹھا سکیں ؛لچکدار پلُ ؛ لچکا پل ؛ متحرک پل ؛ تختہ پل ۔ (۲) تختوں سے چھائی ہوئی دو کشتیوں پر مشتمل گھڑگج کی شکل کا ایک پُل ۔ (۳) دو چھوٹے چھوٹے پلوں سے بنا ہوا ؛ ایک پُل جو ایک دوسرے پر اس طرح رکھےھوتے ہیں کہ اوپر والا پُل نچلے پُل کے کناروں میں لگی ہوئی طنابوں اورگھرنیوں کے ذریعہ آگے کی طرف نکالا جاسکتا ھے ۔ (٤) کسی ندی کے پانی پر بانسوں یا شہتیروں سے بنا ہوا پل جس کے ذریعہ پار اُترا جاسکے ۔(٥) بندرگاھوں یا ندیوں میں چلنے والی چپٹے پیندے کی مال یا ساز بردار دُخانی کشتی جو پیندے میں لگی ہوئی زنجیروں پر چلتی ھے ۔(٦) کشتیوں کے پلوں کے ذریعہ بنائی ہوئی، کسی ندی یا آب درا کو پار کرنے والی گذرگاہ ۔

**Floating capital : (n)** اصل دائر ؛ دائر اصل ؛ جاری سرمایہ ؛ دائر سرمایہ ؛ (تجارت) تغیر پذیر سرمایہ ؛ غیر مستقل سرمایہ ؛ غیر مستقل پونجی ۔

**Floating debt : (n)** عارضی قرضہ ۔

**Floating kock : (n)** تیرتا ھوا ؛ جہازوں کا گھاٹ یابندرگاہ ؛ ایک بڑی کشتی جو آب بند کمروں پر مشتمل ھوتی ھے اور کشتیوں کی گھاٹ یا بندرگاہ کے طورپر استعمال ھوتی ھے ۔

**Floating gang : (n)** ریل کی پٹریوں کی مرمت کرنے والے مزدوروں کی ایک خاص جماعت جو حسب ضرورت مختلف لائنوں پرآتی جاتی رہتی ھے ۔

**Floating garden : (n)** تیرتا ھواباغ ؛ (جھیل کے)پانی پردرخت کی شاخوں یا دوسری تیرنے والی چیزوں کو رکھ کر اور اُن پر مٹی ڈال کر لگائے ہوئے پودے جو خاص کر شہر میکسیکو اور کشمیر کےبعض حصوں میں پائے جاتے ہیں ۔

**Floating harbour : (n)** بہت سے شہتیروں کے زنجیروں کے ذریعہ یکجاباندھ کر بنایا ھوا آب روک یا پشتہ جو مدوجزرکے ساتھ ساتھ چلتا اُترتا ھے ۔

**Floating heart : (n)** ایک قسم کا پودا خصوصاً چھوٹے سفید پھولوں والا آبی پودا جس کی پتیاں دل کی شکل کی ھوتی ہیں ۔

**Floating island : (n)** تیرتا ھواجزیرہ؛ (طباخی) (امریکا) انڈے کی پسلی (Custard) جس پر مکھن اور انڈے کی سفیدی تیرتی ھو ۔

**Floating kidney : (n)** انسانی گُردے جواپنی جگہ سے(مرض کی حالت میں) ہٹ جاتے ھوں ؛ متحرک گردہ ؛ سقوط گردہ ۔

**Floating lever : (n)** (ریلوے ) ریل کے ڈبوں کے نیچے افقی طورپر لگے ہوئے بریک کے بیرموں (لیوروں) کا نام ۔

**Floating stream : (n)** (جغرافیہ) تیراؤ ندی ۔

**Floating supply : (n)** دائر رسد ؛ موجد و سپلائی ؛ کسی چیز (اشیاء ، اقوام یا ضمانتوں) کی وہ مقدار جو (خرید، قرض یا دینے کےلئے) بر وقت دستیاب ھو ۔

**Floatmaster : (n)** ریلوے گارڈ اورکشتی کے درمیان کشتیوں کے ذریعہ مال کے حمل ونقل کا نگراں ۔

**Floatsman : (n)** گھومتے ھوئے ریتیلے تختے رکھ رکھ کر سنگ مرمر وغیرہ کو چکنا بنانےوالا مزدور ۔

**Floaty : (a)** تیرنے کے لائق ؛ جو تیر سکے ؛ جس میں تیرنے کی صلاحیت ھو ؛ کم پانی لینےوالا جہاز ؛ سبک ؛ متحرک ؛ کم گہرائی میں چلنےوالاجہاز۔

**Flocci : (n)** Floccus کی جمع ۔

**Flocci-nauco-nihili-pili-fication : (n) [f. L. flocci, anucil, nihi li, pili]** کسی چیز کو بیکار و فضول سمجھنا ؛ (کسی چیز کو) بےقیمت یا فضول سمجھنے کی عادت یا عمل ۔

The flocci-nauci-nihili-pili-fication of wealth : دولت کو بےقیمت سمجھنا ۔

**Floccillation : (n) [f. L.'floccillus.']** ہذیانی حرکت ؛ حالت ہذیانی میں بستر وغیرہ کواس طرح نوچنا، کھسوٹنا کہ گویا کسی موھوم چیز کی تلاش ھو ۔

**Floccose : (n) [Late. L.'floccousus.']** (۱) بالوں کے گچھوں سے بنا ہوا یا ڈھکا ہوا ۔ (۲) (نباتیات) گچھے دار ؛ طرہ دار ؛ کملیا ۔ (۳) اون جیسے بالوں کے گچھوں یا گچھے والا ۔

**Floccular : (a)** (تشریح) پشت دماغ کے تخت کا یا اُس سے متعلق ؛ (کیمیا) پشمیں ۔

**Flocculate : (a)** (حشریات) بال کے گھنگریالے گچھے والا ؛ گھنگریالے بالوں والا ۔

**Flocculate : (v)** گچھوں کی شکل میں جمع ہوجانا؛ بالوں کے گچھے کی طرح جمع ہوجانا ؛ لٹ بن جانا ؛ اون کا گچھوں کی طرح بنانا ۔

**Flocculation : (n)** بالوں کے گچھوں کی طرح ہوجانے کا عمل ؛ لٹ بن جانے کا عمل ؛ گالا سازی ؛ اون کے گچھوں کی طرح بناوٹ ۔

**Floccule : (a)** کسی مادہ کا تھوڑا سا حصہ اون کے گچھے کی طرح ۔

**Floccule : (n)** (کیمیا) گالا ؛ (حیوانیات) طرح ؛ لچھا ۔

**Flocculence : (n)** اون کے گچھوں کی سی حالت یا صورت ؛ لٹ بن جانے کی صورت یا حالت ۔

**Flocculency : (n)** دیکھو Flocculence

**Flocculent/Flocculose/Flocculous : (a)** (۱) اون کے گچھوں کی طرح ؛ کملیاں ؛ اون دار ؛ اون نما ؛ اون کے لچھوں یا گچھوں کے مانند ؛ گالے دار ؛ پشمین ۔ (۲) ہوا کے رطوبت کے ذرّات کا حامل (موسم) ؛ کہر آلود؛ ابر آلود؛ دھواں دھواں سا ۔ (۳) روئیں دار ؛ نرم ؛ ملائم ؛ روئیں کا ؛ روئیں کا سا ۔

**Flocculus : (n) (mod. L.)** (۱) (تشریح) بھیجے کے ایک پچھلے خانہ کی سطح کے اندر ایک چھوٹا گوشت کا لٹکتا ہوا ٹکڑا ؛ پشت دماغ کا بختہ ؛ بختہء دماغ ۔ (۲) اون نما بالوں کا ایک چھوٹا گچھا یا لچھا ؛ اون کے لچھے کے مشابہ کسی لٹکتی ہوئی یا کسی سیّال سے نکال کر پھینکی ہوئی کسی چیز کی ایک قلیل مقدار؛ جو ڈھیلے طور پر یکجا بندھی ہوئی ہو ۔

**Floccus : (n) [L.]** (۱) اون کی طرح نرم بالوں یا ریشوں کا گچھا یا اون کے گچھوں سے مشابہ کوئی چیز ؛ پشم ۔ (۲) (نباتیات) اون سے بالوں کا گچھا یا لچھا ؛ نیز جمع میں دھاگا نما خلیے جو کھمبی یا سانپ کی چھتری کے فطروں (چھوٹے سفید ریشے) کی تشکیل کرتے ہیں ۔ (۳) (حیوانیات) دودھ پلانے والے جانوروں کی دُم کے سرے پر کے بالوں کا گچھا ۔ (٤) نوخیز یا نوعمر پرندوں کے سر کے بالوں کا گچھا ؛ کلغی ؛ تاج ۔ (٥) جن چڑیوں کے پر و بال پوری طرح نشو و نما نہ پاسکتے ہوں اُن کے سینے اور پیٹ کے روئیں اور پر ۔ (٦) (حیوانیات) طرہء دُم ۔

**Flock : (n) [OE.'flocc.']** (۱) آدمیوں کی بڑی جماعت ؛ گروہ ؛ جتھا ؛ دل ؛ انبو ؛ جھول ۔ (۲) ایک ہی قسم کے جانوروں کا گلّہ ؛ جھنڈ یا دُل جو سب مل کر چر رہے ہوں یا چل رہے ہوں یا پرندوں کا جھرمٹ جو سب مل کر اڑ رہے ہوں ۔ (۳) خانگی جانوروں (عموماً بھیڑ بکری وغیرہ) کی ایک تعداد جو یکجا رہتی ہو ۔ (٤) جانوروں کا گلہ جھنڈ ۔ (٥) امت عیسوی؛ حضرت عیسیٰ کی قوم ؛ عیسائی ۔ (٦) مذہبی جماعت (خصوصاً ایک ہی پادری کے ماتحت) ۔ (۷) ایک ہی خاندان کے بچے والدین کے ساتھ ۔ (۸) طلبا کی جماعت ۔

The come in flocks : وہ جوق درجوق آتے ہیں ۔

**Flock : (n) [Origin doubtful.]** (۱) اون ؛ روئی ؛ سوت وغیرہ کا لچھا، گچھا، لٹ یا گالا ۔ (۲) (جمع) گدے بستر یا تکیہ وغیرہ بھرنے یا بنانے کے لئے اون، روئی کی چھانت یا پھٹے کپڑوں کا گودڑ ۔ (۳) باریک پسا ہوا اون یا گودڑ جو پہلے کپڑوں کو موٹا کرنے کے لئے استعمال ہوتا تھا اور اب اُسی سے روئیں دار کاغذ بنایا جاتا ہے ؛ کیمیائی رسوب وغیرہ ۔ (٤) ہلکے نشتر اجزا جو تہ میں بیٹھ گئے ہوں ؛ اون کے گچھوں سے مشابہ ہلکے یا ڈھیلے لچھے یا گچھے ۔

**Flock : (v)** جمع ہونا ؛ جمع کرنا ؛ اکٹھا ہونا ؛ بہت بڑی تعداد میں آنا جانا یا چلنا ؛ ایک غرض یا مقصد کے لئے یکجا ہونا ؛ سب لوگوں کا جتھا یا گروہ بنا کر جانا یا چلنا ؛ گروہ بنا کر پھرنا ؛ گھومنا ۔

**Flock : (v)** (۱) اون یا روئی کی چھانت یا کپڑے کی گودڑ کو گدوں ، تکیوں وغیرہ میں بھرنا ۔ (۲) کسی بھی باریک اون یا کپڑے کے گودڑے ڈھکنا یا تہ جمانا ۔

**Flock about : (v)** گروہ بنا کر پھرنا ؛ گھومنا ۔

**Flock after : (v)** گروہ بنا کر پیچھے جانا تعاقب کرنا ۔

Flock bed : (n) گدّا جس میں اون کی چھانٹ یا گودڑ بھرا ہوا ہو ۔

Flock-duck : (n) (امریکا) ایک قسم کی سمندری بط ۔

Flock in/-into : (v) کسی چیز یا جگہ میں یا کسی مقام پر جما ہونا ۔

Flock master : (n) بھیڑیں پالنے والا ۔

Flock paper : (n) مجتمع ہو کر باہر آنا : جمعیت بنا کر نکلنا ۔

Flock paper : (n) دیوار پر لگانے کا کاغذ جس کے تمام طول و عرض میں بعض حصوں پر باریک روئیں یا پسے ہوئے گودڑے نقش ونگار بنائے گئے ہوں : ابری ۔

Flock powder : (n) باریک پسی ہوئی اون یا گودڑ جو پہلے کپڑوں کو موٹا بنانے کےلئے استعمال ہوتی تھی اور اب سے روئیں دارکاغذ بنایا جاتاہے ۔

Flock to : (v) جمع ہوکر کسی جگہ جانا ۔

Flock together : (v) جمع ہونا : یکجا ہونا ۔

Flocky : (a) (۱) اون یا روئی کی چھانٹ یا کپڑوں کی گودڑ جیسا : کسی بھی اون یا روئی کے جیسا ۔ (۲) اون یاروئی کے گچھوں یا لچھوں کےمانند ۔ (۳) اون جیسےبالوں کےگچھوں والا : گچھےدار : کملیا : طرہ دار ۔

Flogging : (n) سرزنش : تادیب : چابک زنی : باد بان کا زور سے ہلنے یا پھڑپھڑانے کا عمل : (کرکٹ میں کمزور گیند افگنی) سے فائدہ اٹھانا : کوڑے مارنا : سزا کے تازیانے دینا ۔

Flogging-chisel : (n) ایک لمبی چھینی جس سے قالب یا ڈھلے ہوئے ٹھنڈے لوہے کو چھیل کر چکنا کیا جاتا ہے ۔

Flogging-hammer : (n) چھوٹا ہتھوڑا یا گھن جس سے ٹھنڈے لوہے کو چھیلنے والی چھینی پر ضرب لگائی جاتی ہے ۔

Flon/Flone : (n) Flane (بمعنی تیر) کا متبادل (جو اب متروک ہے)۔

Flong : (n) [L.] ٹائپ کرنے کا مخصوص طور پر تیار کردہ کاغذ ۔

Flood : (n) [OE. 'flod.'] (۱) (شاعری) دریا؛ چشمہ : سمندر : بحر : آب رواں ۔ (۲) سیلاب : طغیانی : پانی کا خشکی پر چڑھ آنا : زمین کو غرق کردینا (مثلاً طوفان نوح) : سیلان (طب) سیلان رحم ۔ (۳) چڑھی ہوئی ندی : شدید بارش : موسلادھار بارش : طوفانی بارش ۔ (٤) جوار کا خشکی پر چڑھ آنا : مدّ ۔ (٥) (مجازاً) سیل اشک : آنسوؤں کی طغیانی : سیل آتش : سیل نور : بہتا ہوا لاوا : آدمیوں کی ریل پیل : بھیڑ : جمگھٹا : مجمع ۔

It was flooded with letterrs : بہت زیادہ تعداد میں خطوط آئے گویا خطوط کا سیلاب آ گیا ۔

The flood/ Miah's flood : طوفان نوح ۔

Flood : (v) (۱) غرقاب کردینا : پانی سے بھر دینا؛ ڈبو دینا : زیر آب کر دینا ۔ (۲) آب پاشی کرنا : پانی دینا (آتش زدہ مکان پر) دریا کا چڑھ جانا ۔ (۳) بارش کی وجہ سے دریا میں پانی آجانا : دریا کا چڑھ آنا ۔ (٤) کسی چیز کا بڑی مقدار میں آنا یا گرنا یا بہنا ۔ (٥) سیلان رحم ہونا : رحم سے خون کا آنا : سیلان رحم میں مبتلا ہونا ۔ (٦) طغیانی پر ہونا : طوفان کی حالت میں ہونا : سیلانی ہونا : اُبل پڑنا : برس پڑنا : جذبات میں آنا ۔ (۷) پانی یا کسی اور سیال سے کم وبیش پورے طور پر بھر دینا (کسی نہر یا آب گذار میں) پانی کی سطح کو بلند کردینا تاکہ ڈیم پر آبشار کی اثر اندازی کو کم کیا جاسکے ۔ (۸) کاربوریٹر میں زیادہ روشنائی کا استعمال کرنا ۔

Flood-anchor : (n) جوارکی وجہ سے پانی چڑھ جانے پرجہاز کے لنگر انداز ہونے کی وجہ ۔

Flood and field : (n) خشکی و تری : بحر و ساحل ۔

Flood current : (n) جوار کی موج : موج آب : موج سیل : سیلاب کی لہر ۔

Flood fever : (n) (طب) طغیانی بخار ۔

Flood flanking : (n) (ہائیڈرولک انجن) سخت اور مرطوب مٹی سے پشتہ بنانے کا ایک انداز یا طریقہ ۔

Flood-gate/Floodgate : (n) آب گیرہ : بند : سیل گیر : آب بند پھاٹک : پانی کے بند کا دروازہ : پانی کے روکنے اور نکالنے کا پھاٹک : ایسا دروازہ یا پھاٹک جسے سیلابی پانی کو نکالنےیاروکنے کے لئے کھولا یا بند کیا جاسکے ۔

Flood-hatch : (n) سدّ سیل گیر : بند کا دروازہ : پانی روکنے یا نکالنےکا پھاٹک : نہروں یا نالوں میں تیرتی

Flooding : (n) (۱) طغیانی ؛ سیلانی ؛ طوفانی ؛ غرقابی ۔ (۲) (مجازاً) سیری ؛ بھرا ہونے کی حالت ۔ (۳) سیل الرحم ؛ خون رفتگی ؛ سیلان رحم خصوصاً حالت زچگی میں ؛ حالت نفاس ؛ نفاس کی حالت ۔

Flookan/Flooking : (n) [Origin unkn.] (کان کنی) مٹی سے بھرا ایک چلیپائی یا ارضی شگاف نیز ایک قسم کا مٹی نما مادہ جو اکثر سنگ مرمر کی دیوار سے لگا ہوا ملتا ہے ۔

Floor : (n) [OE.'flor.'] (۱) فرش ؛ تہ زمین ؛ کمرہ کے نیچے کی سطح ؛ اس کے مشابہ کوئی بھی سطح ؛ کمرے کے فرش کو سہارا دینے والا ؛ کڑیوں کا ڈھانچہ ؛ کمرے کی اندرونی چھت ؛ سقف ؛ چھت گیری ۔ (۲) تختے وغیرہ جن سے فرش بنایا جاتاہے ۔ (۳) سمندر یا غار وغیرہ کی تہ (گہرائی کی آخری حد) ۔ (٤) اراکین انجمن ؛ حاضرین مجلس ؛ دیوان عام (پارلیمنٹ) کی عمارت کا وہ حصہ جس پر اراکین بیٹھتے ہیں اور تقریر کرتے ہیں (مجازاً) بولنے یاتقریر کرنے کا حق ؛ ایوان ۔ (٥) چندرہاشی کمروں کا میل جو سب ملے ہوئے اورایک ہی سطح یا منزل پر ہوں ۔ (٦) منزل ؛ درجہ ؛ مالا ؛ سطح ؛ رقبہ ۔ (۷) مصنوعی پلیٹ فارم یا چبوترہ یا مسطح جگہ ۔ (۸) کاروباری مقاصد یا کھلیان کیلئے فطری طور پر مسطح سر زمین ؛ نیز زمین ؛ فرش زمین (بول چال) ۔ (۹) وہ پرت یا طبقہ جس پر کوئلہ وغیرہ کی دھاری اچانک پڑجاتی ہے ۔ (۱۰) طبق ؛ تہ پرت ؛ افقی طبق ؛ طبقہ ۔ (۱۱) پشتہ بندی کے کام میں استعمال ہونے والی پیمائش کی اکائی (٤٠٠ مکعب فٹ) ۔ (۱۲)جہاز کی تلی ۔ (۱۳) (جمع میں ) فرشی شہتیر جو فرش جہاز کےتختوں کو جہاز کےپیندے پرقائم رکھتی ہے ۔

Frist floor : مکان کی زیریں منزل سے اوپر کی منزل ؛ پہلی منزل ۔

Gorund floor : مکان کی منزل زیریں ؛ نچلی منزل ۔

To bring to the floor : زمین پر گرا دینا ؛ شکست دینا ؛ مارکر گرا دینا ؛ پریشان کر دینا ؛ عاجز کر دینا ؛ مدرسہ میں کسی لڑکے کو فرش پر بیٹھا دینا؛ (بطور سزا) کسی پر قابو پالینا ؛ سبقت لے جانا ۔

To serve as floor : (کسی چیز کا) فرش کے بجائے کام دینا ۔

ہوئی جڑے ہوئے تختوں یا بانسوں کی ٹھاٹھہ جو سیلاب کی حالت میں اوپر آجاتی ہے ۔

Flood light : (n) مختلف سمتوں سے آئی ہوئی مصنوعی روشنی جس سے سائے باقی نہیں رہتے ۔

Flood light : (v) مختلف سمتوں سے اس طرح مصنوعی روشنی ڈالنا کہ سایہ ختم ہو جائے ۔

Flood lighting : (n) نور افگنی ۔

Flood light projecter : (n) نور افگن ۔

Flood lit : (a) (ہرطرف سے آنے والی مصنوعی روشنی سے) روشن ۔

Flood loam : (n) وہ مٹی ریت وغیرہ جو سیلاب کےذریعہ آکر جمع ہوگئی ہو ؛ دریا برآمد ۔

Flood mark : (n) نشان سیل ؛ پانی کے بلندی کا نشان ؛ باڑھ کا نشان ؛ نشان سیلاب ۔

Flood-meter/Floodmeter : (n) سیلاب پیما ؛ ایک آلہ جس سے پانی کا اتار چڑھاؤ ناپا جاتا ہے ؛ مقیاس الماء ۔

Flood of rain : (n) سخت موسلا دھاربارش ؛ طوفانی بارش ۔

Flood of tears and words : آنسوؤں اور الفاظ کا سیلاب ؛ بارش کی طرح آنکھوں سے آنسوؤں کا بہنا اور زبان سے الفاظ کا برسنا ۔

Flood-plain : (n) مسطح زمین جو سیلاب سے ڈوب جائے ؛ سیلابی رقبہ ؛ سیلابی میدان ؛ دشت سیلابی ؛ مسطح سر زمین جو اکثر سیلاب کی زد میں رہتی ہو ۔

Flood-tide : (n) (۱) مد ؛ جوار ؛ خشکی کی طرف پانی کا چڑھ آنا ؛ سیل ؛ طغیانی آب ۔ (۲) انتہائی بلندی ؛ نقطہ؛ عروج ۔

Flood wood : (n) سیلاب میں بہہ کر آئی ہوئی لکڑی ۔

Floodable : (a) طغیانی کے لائق ؛ سیلاب کے لائق ؛ سیلاب آور ۔

Floodage : (n) سیلابی حالت ۔

Flooder : (n) غرقاب کرنے والا ؛ ڈبونے والا ؛ زیر آب کرنے کرنے والا ؛ سیلابی (بارش) ۔

Floor key : (n) ایسی کنجی جو تالے کے صرف ایک حصے کو کھولے۔

Floor lamp : (n) وہ لیمپ جو کسی دھات کے ایسے ستون پر لگا ہو جو فرش پر قائم ہو ؛ ایک لانبا فانوس دارفرشی لیمپ۔

Floor light : (n) فرش پر شیشے کے رنگ برنگ کے شطرنجی خانوں والا چوکھٹا۔

Floor plan : (n) (۱) ( جہاز سازی ) ایک لمبی تراش جس پر خط آب اور لکڑی کی پٹیاں ہوتی ہیں۔ (۲) (عمارت) افقی تراش جو مکان کے اصلی فرش کی دیواروں کی چوڑائی نیز وہ دو کمروں کے بیچ کی دیواروں ، غلام گردشوں، کمروں اور دروازوں کو ظاہر کرتی ہے۔

Floor manager : (n) (امریکا)بڑی بڑی دکانوں میں ایک شخص ہوتا ہے جو خریداروں کو دکان کے مختلف شعبوں میں لے جاتا ہے۔

Floor pocket : (n) تھیٹریکل اسٹیج پردھات کاایک بکس جس میں ایک یا ایک سے زیادہ برقی نکاس ہوں۔

Floor riband : (n) جہازکے فرش کو سہارادینےوالےشہتیروں کے اوپری سروں سے ذرا نیچے لگی ہوئی لکڑی کی پٹیاں۔

Floor sample : (n) استعمال شدہ چیز جو کم دام پر فروخت کے لئے رکھی جائے۔

Floor tile : (n) (تعمیرات) فرشی چوکا۔

Floor timber (s) : (n) جہازکی کڑیوں یا شہتیروں کےوہ حصے جو پیندے کے فوراً بعد ہوتے ہیں۔

Floor walker : (n) دیکھو Floor manager

Floor woman : (n) کارخانوں میں کام کرنے والی عورتوں کی نگراں خاتون۔

Floorer : (n) (۱) گرادینے والا : ختم کردینے والا گھونسا، ضرب : آخری چوٹ جو فریق (مدمقابل) کو گرادے یا بھگادے ؛ فرش تھما دینے والی ضرب۔ (۲) بدحواس کردینے والی چیز۔ (۳) لاجواب کردینے والا سوال یا جواب یا دلیل۔ (٤) ایسا سوال یاپرچہ امتحان جس کا جواب دینا مشکل ہو (یونیورسیٹی عامیانہ)۔(۵) بری خبر۔

To take the floor ; کسی مجلس یا میٹنگ کو خطاب کرنے کے لئے اُٹھ کھڑا ہونا ؛ کسی مباحثے میں حصہ لینا ؛رقص میں حصہ لینا (خاص کر امریکا)۔

Floor : (n) (اسکاٹستانی) Flower (بمعنی پھول) کا متبادل۔

Floor : (n) اسکاٹستانی Flour (بمعنی آٹا) کا متبادل۔

Floor : (v) (۱) فرش لگانا ؛ بچھانا جمانا ؛ بنانا۔(۲) فرش یا زمین پر لے آنا ؛ فرش پردے مارنا؛ پٹک دینا؛ مار کر فرش پر گرا دینا۔ (۳) (مجازاً) (روزمرہ) حیرت میں ڈال دینا؛ ہوش گم کر دینا؛ دم بخود کر دینا ؛ مبہوت کر دینا ؛ ہکابکا کر دینا ؛ خاموش کر دینا۔ (٤) غالب آجانا ؛ زیر کر دینا ؛ شکست دے دینا (خواہ کسی بھی طور پر)۔ (۵) پورا کرا دینا ؛ مکمل کر دینا ؛ تمام کر دینا ؛ ختم کردینا ؛ انجام کو پہنچانا ؛ پوری طرح کر ڈالنا۔ (٦) گرجانا؛ شکست کھاجانا؛ مغلوب ہوجانا ؛ فرش پر آرہنا۔(۷) (کسی چیز پر) فرش کی حیثیت سے رکھنا یا جمانا۔

To floor the paper : امتحان کے پرچے کے تمام سوالات کا جواب دے دینا۔

Floor-arch : (n) وہ محراب جس کا بالائی یا بیرونی خم چپٹا بنا ہوا ہو۔

Floor area/Floor-cloth/Floor cloth : (n) (۱) کپڑے کا فرش جو قالین کے بجائے بچھایا جاتا ہے ؛ روغنی کرمچ یا موم جامہ جس کا فرش بنتا ہے ؛ روغنی کپڑا ؛ منقش موٹا کپڑا ؛ سینو سٹوم۔(۲) وہ کپڑا جس سے فرش دھویا جاتا ہے۔

Floor frame : (n) (۱) جہاز یا کشتی کس فرش کا ڈھانچہ۔ (۲) (امریکا)ریل کے ڈبے کے فرش کے نیچے کا بڑا ڈھانچہ یا چیسیس۔

Floor girl : (n) دکان میں چھوٹے موٹے کام کرنے والی لڑکی یا عورت۔

Floor head : (n) (۱) جہاز کے فرش کے ڈھانچے کے شہتیروں میں سے کسی ایک کا اوپری سرا۔(۲) جہاز کا تیسرا قطر جہاں فرش کی لمبائی ختم ہوتی ہے۔

Floor hollow : (n) جہاز کے پیندے کے بعد اندر کی طرف مڑا ہوا وہ خم جہاں فرش ختم ہوتا ہے اور جہاں تک کھوکھلے فرش کا ڈھانچہ بنا ہوتا ہے۔

Flooring : (n) (۱) فرش سازی؛ فرش بندی؛ مار کر فرش پرگرادینے کاعمل ؛ حیرت زدہ یا ساکت کردینے کاعمل ۔ (۲) تختے یا پتھر کے ٹکڑے وغیرہ جن سے فرش کی سطح پختہ کی جاتی ھے ۔ (۳) فرش زمین ۔ (٤) (شعیرہ سازی) اناج کو شعیر ے کی سطح پرپھیلانے اوراس میں کیمیائی اجزا ملانے کا عمل ۔

Flooring-clamp : (n) فرش کے تختوں کے جوڑوں کے بند کرنے کا ایک سامان یا بند کرنے والی چیز ۔

Flooring saw : (n) دو طرفی دندانہ دار رستی آری ۔

Floorless : (a) بغیر فرش کا ۔

Floosie/Floosy/Floozie/Floozy : (n) [Origin unkn.] بد چلن ؛ دل کش ، دل فریب کم سن عورت ؛ نوجوان سبک سر لڑکی ؛ جوان بوالہوس لڑکی ۔

Flop : (n) [See the vb.] (۱) (روز مرہ بول چال) پھڑ پھڑاہٹ ؛ بھد بھد (آواز) ؛ چھپاکا ؛ بھدے یا دھم سے گرنے کی آواز ؛ بھدر کا گداکا ۔(۲) کسی نرم جسم کے گرنے کی بھاری اور بلند آواز ؛ بھدی یابے ڈھنگی حرکت ؛ بے ڈھنگی حرکت سے جو آواز پیدا ہو ۔(۳) کسی چپٹی چیز کے پانی پر گرنے کی آواز ۔

Flop : (v) (۱) پھڑ پھڑانا؛ جھومنا؛ بھدی چال سے چلناپھرنا ۔(۲) بے ڈھنگے پن سے بیٹھنا ؛ گھٹنوں کے بل بیٹھنا ؛لیٹنا ۔ (۳) (کسی چیز کو) لاپرواہی یا بے ڈھنگے پن سے پھینکنا یا اس طرح پھینکنا کہ بہت آواز ہو ۔ (٤) بھاری قدموں سے چلنا ؛ دھب دھب یا بھد بھد کی آواز پیدا کرتے ہوئے چلنا ۔(٥) (پروں کو) بھاری آواز سے اوپر نیچے حرکت دینا ؛ پھد پھدانا ؛ بھدبھدانا ؛ گد گدانا ۔

Flop : (adv & interj.) (۱) (روز مرّہ) بے ڈھنگے پن سے ؛ بےڈھنگے طور سےبھاری اور بلند آواز سے ؛ دھم سے ؛ دھڑام سے ۔ (۲) درستگی سے ؛ مستقیماً ؛ ٹھیک طور سے ۔

Floppy : (n) (۱) (روزمرہ) بھدا؛ بے ڈھب؛ بھونڈا ؛ بے ڈھنگا ؛ سُست ؛ کند ؛ نرم ؛ لچک دار ۔(۲) (طرز) بھدا ؛ صحیح ؛ بے پروائی کا ؛ بےقابو ۔

Flora : (n) [L.'Flora,' the goddess of flowers.] (۱) لاطینی مذہبیات میں پھولوں کی دیوی ؛ پھول پیدا کرنےوالی قدرتی طاقت کی تجسیم یا مجسمہ ۔ (۲) کسی خاص مقام ، علاقے ، یا زمانے کے نباتات کی تفصیلی فہرست ؛ نباتات نامہ ۔ (۳) کسی علاقے یا عہد کے پودے ، نباتات یا نباتاتی زندگی ؛ (نباتیات) نباتیہ ۔

Flora and fauna : نباتیہ و حیوانیہ ۔

Floral : (a) [L.'floralis.'] (۱) (تاریخ) پھولوں کی دیوی فلورا کے احترام یا اعزاز میں یا اس سے متعلق ۔ (۲) نباتات نامے سےمتعلق ؛ پھولوں یا پودوں کے متعلق یا ان کا ۔ (٤) پھولوں کے مشابہ ؛ پھولوں سےبنا ہوا یا پھولوں پر مبنی ؛ گلدار۔ (٥) (نباتیات) زہری نباتی ۔

Floral : (n) (۱) پھولدار ڈیزائن ۔(۲) پھولدار ڈیزائن والی کوئی چیز (کپڑا وغیرہ) ۔

Floral design : (n) گل کاری کا نمونہ ۔

Floral emblem : (n) پودا یا پھول جو کسی جماعت، تنظیم یا حکومت (مثلاً کسی کلب ، اس کول یا ریاست) کا علامتی نشان سمجھا جاتا ہو ۔

Floral envelope : (n) پھول غلاف ؛ مسند گل یا کاسٹر یا دونوں ؛ (نباتیات) پھول کٹوری ۔

Floral leaf : (n) (۱) وہ پتّی جو پھول کے ساتھ اور اس کے قریب ہوتی ھے ، تنہا نہیں نکلتی ؛ پھول پتیاں ؛ مسند گل کا ایک جزو یا پنکھڑی جس سےپھول غلاف کی تشکیل ہوتی ھے۔(۲) ورقہ ؛ فلس؛ (نباتیات) پنکھڑی ؛ پتی ؛ پرگیرہ ۔

Floral organ : (n) پھول دار تمغہ ۔

Floral medallion : (n) اعضائے گل (مسند ، کاسر، بقچہٴ نر اور بقچہٴ مادہ) کی تشکیل کرنے والی پتیوں یا پنکھڑیوں میں سے ایک ۔

Floral rosetle : (n) گل نما؛ گل اوراق ۔

Floral shows : (n) قدیم یونانی تیوہار یا جشن جو ۲۸/ اپریل کو فلورا کے اعزاز میں منایا جاتا تھا اور جس میں بیسواؤں کا برہنہ رقص ہو تاتھا ۔

Floral spray : (n) پھول چھڑی ۔

Floral water : (n) عرق گل ؛ عرق گلاب ؛ عطر گلاب ؛ مقطر کیا ہوا پھولوں کا عرق جو خوشبو یا لوشن کےطور پر استعمال کیا جاتا ھے ۔

Floral zone : (n) زمین کاوہ خطہ یا علاقہ جہاں کی نباتیاتی زندگی دوسرے خطوں یا علاقوں سے مختلف

هو : نباتیاتی خطه ؛ زمین کا وه طبقه جس میں نباتات کے نشو ونما کی مخصوص قابلیت هو ۔

Floralia : (n) pl. (L.] — Floral shows دیکھو

Florally : (adv.) پھول جیسے انداز میں ؛ کھلتاھوا ؛ مسکراتا ھوا ؛ نکہت و نزاکت ؛ مسرت وشادمانی سے ۔

Florate : (supp. & a.) لاحقه بمعنی پھولدار ؛ پھول والا ۔

Biflorate : (a) دو پھولوں والا ۔

Floreal (n) [F.'Floreal.'] جمہوریہء فرانس کے کلینڈر میں سال کا آٹھواں مہینه جو ۲۰/اپریل سے ۱۹/ مئی تك محیط ھوتا ۔

Florence : (n) [F.'florence.'the chief of Tuscany.] (۱)) بُنا ھوا کپڑا ۔(۲) تاریخ) اونی کپڑا ۔(۳) ریشمی کپڑا ۔

Florence : (a) (۱) شہر فلورنس ۔(۲) (اٹلی) کا ؛ فلورنس میں رائج طرز یا قسم کا ۔(۲) نشاۃ الثانیه کے دوران فلورنس میں ایجاد شده کشیده کاری یا نقاشی کی طرز میں یا اس جیسا ۔

Florence flask : (n) لمبی اور تنگ گردن والی اطالوی بوتل شکل پیازنما گول ھوتی ھے اور جسے حفاظت کےلئے بٹی ھوئی گھاس یا بید وغیره سے مڑھ دیا جاتا ھے اور جس میں اٹلی سے روغن زیتون اورشراب وغیره برآمد کی جاتی ھے ۔

Florence oil : (n) روغن زیتون کی بہتر قسم ؛ اچھی قسم کا روغن زیتون ۔

Florentine : (n) [L.'Florentinus.'] (۱) شہرفلارنس کےباشندے ۔ (۲) ایك قسم کا بنا ھواریشم ۔(۳) پاٹی؛ ٹارٹ ؛ ایك قسم کا انگریزی کھانا جس میں اوپر آٹے کی پپڑی ھوتی ھے اوراندرگوشت؛ پھل وغیره بھرے ھوتے ھیں ؛ سموسه ؛ خصوصاً جس میں گوشت بھرا گیا ھو ؛ میٹ پائی ۔ (٤) اطالوی زبان کی فلورنطینی بولی ؛ فلورنطینی ۔

Florentine : (a) فلورنس کا یااس سے متعلق ۔

Florentine glass : (n) گل کاری کیاھوا شیشه جسے نرم حالت میں دباؤ دےکربوٹےداریا پھولداربنایاگیاھو ۔

Florentine iris : (n) سفید یا زردی مائل نیلا پھول ؛ سوسن کی ایك قسم ؛ لمبے سفید پھولوں والا یورپی سوسن ۔

Florentine mosaic : (n) ایك قسم کی پچی کاری جو سنگ مرمر یا ایسے ہی دو سرے پتھروں پر قیمتی پتھروں کو جڑکر بنائی جاتی ھے؛ فلورنطینی موزیك ۔

Flores : (n) [sp.pl.of 'flor.'] بہترین قسم کا نیلا رنگ ۔

Florescence : (n) [See. pl. of 'flor.'] ہنگام گل ؛ فصل گل ؛ پھولوں کے پھولنے کی حالت یا فصل ؛ فصل بہار؛ فصل شگوفه آوری ؛ کھِل کر پھول ھو جانے کاعمل ؛ پھول کھِلنے کاعمل ؛ شگفتگی ؛ کھِلاوٹ ؛ پھول ؛ بہت سارے پھول ۔

Florescent : (a) [L.'florescentem.'] (۱) کھلتا ھوا ؛ شگفته ھوتا ھوا ؛ مائل به شگفتگی ؛ ایسا که کھِلنے ھی والا ھو ۔ (۲) کسی مخصوص سماج کی انتہائی ترقی کی منزل کو ظاھر کرنےوالا (زمانه یا تہذیبی سطح) ۔

Floret : (n) [F.'floeurette.'] (۱) (نباتیات) گلچه؛ ان چھوٹے چھوٹے پھولوں میں سے ایك جو سب مل کر ایك بڑاپھول بنتےہیں ؛ گل کوچك ۔(۲) آرائشی پھول جو عمارتوں، ستونوں اورسکّوں وغیره پربنائے جاتے ہیں ۔ (۳) کچے ریشم سے بنایا ھوا دھاگا ۔

Floreted : (a) چھوٹے چھوٹے پھولوں سے آراسته کیا ھوا ۔

Florets of the disk : پھول کا قرصی حصه ؛ مرکب یابڑے پھول کے سرے پرکا مرکزی حصه (وسطی حصه) ۔

Florets of the ray : کرن پھول کے گلچے جو گھیرے یا محیط پر ھوتے ہیں (پھول کا محیط یا گھیرا) ۔

Flori- : (comb.] جزو ترکیبی بمعنی پھول یا بہت سے پھول ؛ پھول یا پھولوں سے مشابه کوئی چیز ۔

Floriate : (v) پھول پتیوں کی شکلیں بنا کر آرائش کرنا ؛ پھول پتیوں سے سجانا ۔

Floriate : (a) پھولدار آرائشوں سے مزین ؛ پھولوں سے آراسته ؛ پھولدار آرائشوں و الا ؛ پھولوں کی شکل کا ؛ مثل گل ؛ گل مانند ۔

Floriated/Floreated : (a) Floriate دیکھو

Florican : (n) (حیوانیات) زنگبال ۔

Floricultural : (n) پھولوں کی کاشت یا پرورش سے متعلق ؛ پھول دارپودوں کی کاشت کایا اس سے متعلق ۔

Floricculture : (n) پھولوں کی کاشت یا پرورش ؛ پھولدار پودوں کی کاشت ؛ گل کاری ؛ گل پروری ؛ پرورش گل ۔

Floriculturist : (n) پھولوں کی کاشت اور پرورش کرنے والا؛ گل کار ؛ گل پرور ؛ مالی ؛ پھولوں کی کاشت اور پرورش کا ماہر ۔

Florid : (a) [L.'floridus.'] (۱) نہایت سجا ہوا اور آراستہ ؛ انتہائی مزّین ؛ بہت زیادہ اور بڑی محنت سے آراستہ کیا ہوا ؛ بہ افراط پھولوں سے آراستہ کیا ہوا ۔ (۲) بہت مزین (علمی یا صناعی مذاق میں یا موسیقی کے کسی خاص طرز میں) ۔ (۳) بھڑک دار ؛ چمکیلا؛ بھڑکیلا ؛ سرخ ؛ لال ؛ دمکتا ہوا ؛ بہت رنگین ۔ (٤) (چہرہ) گلابی ؛ دمکتا ہوا؛ سرخ گلنار ؛ گلرنگ ۔ (٥) کھلا ہوا ؛ پُر بہار ؛ انتہائی تندرست ؛ شاداب (شاذ) ۔

Florida : (n) ['Florida., state in the south eastern U.S.] ریاست ہائے متحدہ امریکاکی ایک ریاست جو امریکا کے انتہائی جنوب مشرق میں واقع ہے ۔

Florida : (a) ریات فلورڈا کا ؛ فلورڈا میں رائج طرز یا قسم کا ۔

Florida water : (n) ایک قسم کا خوشبودار پانی (عطر) جو امریکا میں کثرت سے استعمال ہوتا ہے ۔

Florida wood : (n) ایک قسم کی لکڑی جو پچہ کاری کے کام آتی ہے ۔

Florideous : (a)[l.mod.L.florideae.] ایک قسم کی سمندری کائی Florideae کی جنس سے متعلق یا اُس جنس کی خصوصیت کا حامل ۔

Floridity : بھڑک ؛ بھڑکیلا پن ؛ چمک ؛ دمک ؛ آراستگی ؛ زیبائش ؛ رنگنی ؛ گلرنگی ؛ زیب وزینت ؛ سرخی ؛ شادابی ۔

Floridly : (adv.) چمک دمک کے ساتھ؛ انتہائی آراستہ ہوکر؛ زیب و زینت کے ساتھ ؛ بھڑک دار طورپر ؛ گلرنگ ہوکر ۔

Floridness : (n) بھڑکیلاپن ؛ چمک دمک ؛ آراستگی ؛ زیب و زینت ؛ رنگنی ؛ گلناری ۔

Floriferous : (a) بہت پھول دار ؛ بہت پھول پیدا کرنے والے (بیج یا پودے) ؛ گل خیز ؛ گل بردار ۔

Florification : (n) شگفتہ ہونے یا پھول پیدا کرنے کا عمل ؛ گل خیزی ؛ گل آوری ؛ تز بیر ۔

Florikan/-ken/-can/-kin/- : (n) (Origin unkn.] چھوٹے تغدار کی دو قسموں میں سے ایک ۔

Florilegium : (n)[mid. L.f. florilegus.] (۱) گلدستہ ؛ مجموعہ گل ؛انتخاب گل ۔ (۲) (اصلاحاً)مجموعہ اشعار؛ بیاض اشعار ؛ کلام ؛ منتخب ؛ نظموں یا ضرب الامثال کا منتخب مجموعہ ؛ گلدستہ ؛ سفینہ ۔

Florin : (n) [L.floren,flos.] (۱) سونے یا چاندی کا ایک سکہ جو مختلف ممالک اورمختلف اوقات میں رائج رہا ہے ۔ (۲) انگلستان میں ایڈورڈ سوم کے زمانےمیں رائج تھا اس وقت اس کی قیمت ٦ شلنگ ٨ پینس تھی ۔ (۳) اب انگلستان میں اس کا نام کا ایک سکہ رائج ہے جس کی قیمت ۲ شلنگ ہے ۔ (٤) چاندی کا ایک انگریزی سکہ جس کی قیمت دو شلنگ ہوتی ہے اور جو پہلی دفعہ ١٨٤٩ء میں ڈھالا گیا ۔ (٥) سونے کے ایک سکہ کا انگریزی نام جس کا وزن تقریباً ٥٤ گرام تھا اور جو پہلی مرتبہ فلورنس سے ١٢٥٢ء میں جاری کیا گیا تھا ۔

Florist : (n) گل فروش ؛ وہ شخص جو پھول بیچتا ہو، پیدا کرتا ہو یا پھولوں کے علم سے واقف ہو ؛ پھولوں کی کاشت کرنےوالا ؛ پھول دار پودوں کے علم میں مہارت رکھنے والا ؛ (نباتیات) گل کار ؛ گل پرور ۔

Floristic composition : (n) (نباتیات) نباتی ترکیب ۔

Floristics : (n) (نباتیات) زہریات؛ علم گُلاں ؛ پھولوں کاعلم ۔

Floroun : Fleunon کا متبادل ۔

Floruit : (n) [L.'florere.'] (تاریخ) جب کسی شخص کی ولادت و وفات کاصحیح وقت یا زمانہ معلوم نہ ہوتو ایسی صورت میں وہ زمانہ جب وہ زندہ تھا ۔ وہ مدت جس کے دوران کوئی شخص پھلتا پھولتا، ترقی کرتا یا شہرت حاصل کرتا ہے ۔

Florula : (n) [as if dim. of L.flora.] (۱) کسی خطے یا عہد کے نباتات یا نباتی زندگی کی چھوٹی فہرست ۔ (۲) پودوں سےمتعلق معلومات یا تفصیلات کا ایک چھوٹا انتخاب ۔

Florulent : (a) [L.florulentus.] پھولوں سے بھرا ہوا ؛ پھول دار ؛ جہاں بکثرت پھول ہوں ۔

Flory : دیکھو Fleury

Flos-ferri : (n) [L.] (معدنیات) آرگنائٹ کی مرجان نما قسم جو اکثر خام لوھے کے ساتھ ملتی ھے ؛ گل آہن ۔

Floscular/Flosculous : (a) [f.L. flosculus +ps.] (ایسا) پھول جس میں بہت سے چھوٹے چھوٹے Floets شامل ھوں ؛ ننھے ننھے پھولوں سے مل کر بنا ھوا ۔

Flosculose : (a) (نباتیات) ننھے پھولوں سے مل کر بنا ھوا (پھول) ؛ نلکی کی شکل کا ؛ نلکی نما (گلچہ) ۔

Flosculous/Flosculose : (a) [f.L.flosculus.] دیکھو Flosculose

Flosh : (n) (فلزیات) مانی کی شکل کا بکس جس میں کُوٹے یا پیسے جانے کے لئے خام دھات ڈالی جاتی ھے ۔

Floss : (n) [Origin unkn.] (۱) کچا ریشم جو ریشم کے کیڑے کے کوے کی گرد لپٹا ھوتا ھے ؛ مکئی یا دوسرے پودوں کا سن ؛ ریشم خام ۔ (۲) کوے سے الگ کیا ھوا کچا ریشہ ؛ کشیدہ کاری میں استعمال ھونے والے بغیر بٹے ھوئے باریک ریشمی تار ۔ (۳) ریشمی سطح ؛ روئیں دار سطح ؛ چکنی سطح ؛ نرم و ملائم ؛ نیز نرم رواں یا بال ؛ مسیں ؛ گالوں ؛ اونٹوں پر چھوٹے اور نرم بال ؛ سبزۂ رخسار ۔ (٤) توصیفی معنوں میں مثلاً Floss thread وغیرہ ۔ (٥) دھات کا میل ۔

Floss : (n) [Origin unkn.] چشمۂ جونبار ۔

Floss : (n) [Ger.floss.] (۱) (فلزیات) متورق بنانے والی بھٹی لوھے کے اوپر بہتا یا تیرتا ھوا سیّال شیشہ ۔ (۲) ڈھلا ھوا سفید لوھا جو فولاد بنانے کے کام آتا ھے ۔

Floss flower : (n) گل ابری ۔

Flosss hole : (n) (۱) متورق یا لوح دار بنانے والی کے پیچھے بنا ھوا سوراخ جس سے پگھلے ھوئے لوھے کا میل نکلتا ھے ۔ (۲) دھات کو پگھلانے والی بھٹی کا شونٹی نما یا ڈا ٹ دار سورخ ۔

Floss-silk/Flex-flosh. : (n) (۱) کوے سےنکالا ھوا کچاریشم ۔ (۲) کشیدہ کاری میں استعمال ھونےوالا ریشم کا بغیر بٹا ھوا تار یا ریشہ ۔ (۳) وہ ریشم جو کم قیمت کپڑے کے تیار کرنے میں استعمال کیا جاتا ھے ۔

Flossa : (n) [s.w. short for flossa mata.] اسکینڈی نیویا کا ہاتھ سے بنا ھوا قالین ۔

Flossy : (a) کچے ریشم کا بنا ھوا ؛ کچے ریشم کی طرح ؛ ریشمی ؛ ریشم نما ؛ طرحدار ؛ نمائشی ؛ زرق برق ۔

Flota : (n) [sp.] ہسپانی بحری بیڑے کا نام جو امریکا اور ویسٹ انڈیز کی بنی چیزوں کو ہسپانیہ لایا کرتا تھا ۔

Flotage/Flotation : (۱) (طبیعیات) علم اجسام شناور ۔ (۲) شنا ؛ تیراؤ ۔

Flotant : (a) [F.f. flotter.] (نقابت) نقابت کی ایک اصطلاح جس کا اطلاق ہر اُس چیز پر ھوتا ھے جو ھوا میں معلق یا اُڑتی یا تیرتی ھوئی ھو ۔

Flotation : (n) دیکھو Flotage

Flotilla : (n) [sp. dim. of flata.] چھوٹا بحری بیڑا ؛ کشتیوں یا چھوٹی کشتیوں کا بیڑا ۔

Flotsam : (n) [mod.F. flottains.] (۱) (قانون) تباہ یا غرق شدہ جہاز کے ٹکڑے اور مال و اسباب جو پانی پر تیرتا ھوا پایا جاتاھے؛ نیزمجازاً ۔ (۲) کشتورا مچھلی یا سیپ کے کیڑے کے انڈے بچے (حیوانیات) آب آوردہ ؛ شناور مال ۔

Flounce : (n) [f. Flounce.] جسم یا کسی عضو کا جھٹکا ؛ دھچکا ؛ اچانک حرکت یا جھٹکا ؛ لپک ؛ جھپٹ ؛ جھٹکے دار حرکت ؛ اکثر بے صبری یا نفرت کو ظاہر کرنے والی حرکت ؛ جنبش یا جھٹک ۔

Flounce : (n) [Later ferm of Frounce.] (۱) کپڑے کاوہ ٹکڑاجو چُنٹ ڈال کرلہنگےیا دامن میں لباس کے کناروں پر جھالر کی طرح لگایا جاتا ھے ۔ (۲) جھالر ؛ چین ؛ سنجاف ۔ (۳) (ملٹری) پستول کے خول کو بند کرنے والا چمڑے کا ڈھکن ۔

Flounce : (v) [Origin unkn.] (۱) ہاتھ پاؤں مارتے ھوئے ؛ جھٹکے دیتے ھوئے جانا ۔ (۲) پھڑ پھڑا نا ؛ دوڑنا ؛ گھس پڑنا ؛ اپنے جسم کو پٹخیاں دینا ۔ (۳) بے ترتیب اور جھٹکے دار حرکتیں کرنا ؛ جسم یا ہاتھ پاؤں سے اضطرابی حرکت کرنا ۔ (٤) کود پڑنا ؛ ٹھوکریں کھاکھا کر یا گرتے پڑتے آگے بڑھنے کی کوشش کرنا ؛ جدوجہد کرنا ؛ ہاتھ پاؤں مارنا ؛ سخت کوشش کرنا ؛ سعی بلیغ کرنا ؛ بڑی دقت یا کشمکش کے بعد آگے بڑھنا

یا گذرنا (عموماً سانڈ، گھوڑے یا آبی جانوروں کے لئے مستعمل ھے) ۔

Flounce : (v) [Altered f. Frounce. v.] جھالر لگانا ؛ ٹانکنا ؛ جھالر یا جھالروں سے آراستہ کرنا ؛ مزین کرنا ؛ سنوارنا ؛ سجانا ۔

Flouncing : (n) (۱) جھالر لگانے یا ٹانکنے کا عمل ؛ جھالروں سے آراستہ کرنے کا عمل ۔ (۲) جھالر ؛ نیز وہ کپڑا یا چیز جس سے جھالر بنائی گئی ھو ۔

Flounder : (n) [Origin unkn.] (۱) ایک چھوٹی چپٹی مچھلی ۔ (۲) (بول چال) لوھے کی مثلث نما چوڑی پلیٹوں میں سے ایک جو لنگر کے دونوں جانب ھوتی ھیں ؛ اس سے مشابہ کوئی چیز ؛ خصوصاً (امریکا) مچھلیوں کو مارنے والے نیزے یا برچھے کا پھل (جمع) وھیل مچھلی کی مثلث نما لمبی دُم کی تشکیل کرنے والے دو حصے ۔ (۳) (جوتا سازی) ایک اوزار جو جوتے کی نوک بنانے کی غرض سے چمڑے کو سانچے یا فرمے پر پھیلانے کے لئے استعمال ھوتا ھے۔ (٤) تخم کدو ۔

Flounder : (n) [f.nest.] غلطی ؛ ٹھوکر ؛ لڑکھڑاہٹ ؛ لغزش ؛ اشتباہ ؛ بے تکاپن ؛ اناڑی پن ۔

Flounder : (v) [Origin unkn.] (۱) بڑپنا ؛ لوٹنا ؛ دھنسنا ؛ گھسنا (مٹی ، کیچڑ وغیرہ میں) ۔ (۲) غلطیاں کرنا؛ کاروبار کا بری طرح یا مشکل سے انتظام کرسکنا ۔ (۳) ٹھوکریں کھا کھا کر ، گرگرا کر آگے بڑھنے کی کوشش کرنا ؛ غلطی کرنا ۔ (٤) شدت سے اور بری طرح ہاتھ پاؤں مارنا ؛ اناڑی پن سے اور پرتشدد طور پر کوشش کرنا ۔ (٥) دلدل یا کیچڑ میں دھسنا ، لت پت ھونا اور ہاتھ پاؤں مارنا نیز مجازاً ؛ گڈ مڈ کرنا ؛ بے تکے پن سے کام کرنا ؛ لشتم پشتم کام چلانا ۔

Flour : (n) [A specific use of Flower.] (۱) آٹے کا وہ حصہ جو چھاننے کے بعد نکلتا ھے ؛ باریک آٹا ؛ میدہ ؛ گیہوں کا آٹا؛ بہترین قسم کا آٹا یا میدہ گیہوں یا دوسرے اناج کا بہترین حصہ جسے چھان پھٹک کر الگ کرلیا گیا ھو ؛ (جدید معنوں میں) ؛ گیہوں کا آٹا یا میدہ بخلاف دوسرے غلّوں کے؛ آرد گندم ۔ (۲) کسی بھی چیز کا بہترین اور باریک سفوف یا پاؤڈر ۔ (۳) توصیفی معنوں میں مثلاً آٹا مل وغیرہ ۔ (٤) کسی بھی چیز کا بہترین جزو ۔

Flour : (v) [f. prec. n.] (۱) کسی چیز پر آٹا چھڑکنا (بُرکانا ؛ برکنا) جیسے گوشت پر ؛ (امریکا) پیس کر آٹا بنانا ۔ (۲) پارے کا بیکار ذرّات میں ٹوٹ کر بکھر جانا یا ریزہ ریزہ ھو جانا جن پر سلفائڈ کی تہ جمی ھوتی ھو اور جو دو سری دھاتوں کے ساتھ ملائے جانے کے لائق نہ ھوں ۔

Flour beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا جس کی خوراک آٹا ھے اور جو آٹے میں پیدا ھوتا ھے ۔

Flour bolt/-bolter : (n) آٹا چھاننے کی چھلنی؛ چھلنی ؛ آنگی ۔

Flour copper : (n) ندی میں بہہ کر آیا ھوا اچھے قسم کا تانبا ۔

Flour dresser : (n) آٹے کو برابر کرنے والا بیلن ۔

Flour emery : (n) دھاتوں اور پتھروں کو جلا دینے یا چمکانے والا سفوف ۔

Flour gold : (n) چشمے یا ندی کے ساتھ بہہ کر آیا ھوا اچھے قسم کا سونا ؛ دریا سے بر آمد سونا ۔

Flour mite : (n) آٹے میں پائے جانے والے مختلف قسم کے کیڑوں میں سے ایک ۔

Flour moth : (n) ایک قسم کا پتنگا جس کی خوراک آٹا ھے ؛ آٹا خور کیڑا ۔

Floured : (a) (۱) آٹا چھڑکا ھوا ؛ پاؤڈر چھڑکا ھوا ۔ (۲) ٹوٹ کر بیکار ریزوں میں بکھرا ھوا (پارہ) ۔

Flourish : (n) [f.next. v.] (۱) آسودگی ؛ خوش حالی ؛ قوت عمل ۔ (۲) کتابت میں حروف و الفاظ (کے گرد) کے دائرے جو اس طرح کھینچ کر بنائے جائیں کہ خوب صورت معلوم ھوں ۔ (۳) فصیح وبلیغ آرائشی الفاظ ؛ خوش آئند طرز بیان، ادبی یا عروضی ؛ مرصع کاری ۔ (٤) پینترے بدلنا؛ پینترا بازی ؛ (ہتھیار لے کر) ہتھیاروں کے کرتب دکھانا ؛ کرتب بازی ۔ (٥) (موسیقی) سنکھ یا قرنا کی آواز جو کسی کے استقبال کرنے کے لئے بجائے جائیں ؛ فی البدیہہ سُر یا الاپ ۔ (٦) خوش نما الفاظ یا فقرے ۔ (٧) پھل دار درخت پر پھول آنا ۔ (٨) مزیّن ومرصع عبارت ؛ زبان دانی کا مرصع و مسجّع انداز یا طرز ۔ (٩) کھلاڑی ، ادا کار یا گانے والے کے ذریعہ کیا ھوا کوئی حسین اضافہ ۔ (١٠) نقش ونگار ۔

**Flourish : (v) [mod. F. fleurir.]** (۱) پوری قوت سے بڑھنا ؛ نمو پانا ؛ پھیلنا؛ سر سبز ہونا ؛ پورے عروج پر ہونا ۔ (۲) کامیاب زندگی بسر کرنا ؛ پھلنا پھولنا ؛ پنپنا، (بعض اوقات میں) مشغول و مصروف ہونا اور محنت کے ساتھ کام کرنا ۔ (۳) اپنی کسی بات یا چیز کو نمایاں کرنا ؛ اترا کر دکھانا ۔ (٤) ہتیھار کو ملانا ؛ پینترے بدلنا ؛ حرکت دینا ؛ نمائشی طور پر یا فتح مندی کے اظہار کےلئےہتھیار کو حرکت دینا یا پھیرانا ۔ (٥) ہاتھ پاؤں پھینکنا؛ چلانا ۔ (٦) (موسیقی) گانے یا باجے کے ساتھ عالم تصور میں سر ہلانا ؛ الاپنا ۔ (۷) کتابت یا علمی مضمون نگاری میں قلم سے نقش ونگاربنانا ؛ اچھے خوبصورت جملے اورالفاظ استعمال کرنا یا حروف کو اس طرح کھینچ کر لکھنا کہ وہ خوب صورت معلوم ہوں ۔ (۸) تقریرمیں ایسی باتیں کہنا یا ایسے الفاظ استعمال کرنا جن کا سننے والوں پر اچھا اثر ہو ؛ لپک لپک کر تقریر کرنا ۔ (۹) (چیزوں کا) پوری طرح نشوو نما پالینا ؛ مکمل نشو و نما ؛ کامیاب ہونا ؛ رواج پانا ؛ مقبول ہونا ؛ فیشن میں داخل ہونا ۔ (۱۰) شہرت اور فضیلت کی بلندی پر ہونا ؛ کمال حاصل کرنا ؛ عروج پر ہونا ؛ نیز زمانہء ماضی میں کسی شخص کی فعالیت یا فعال زندگی کےزمانے کو ظاہر کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ (۱۱) مسجع اورمرصع زبان کا استعمال کرنا ۔ (۱۲) نمائش کرنا ؛ دکھاوا کرنا ؛ ڈینگ مارنا ؛ شیخی بگھارنا ؛ خودستائی کرنا ۔

**Flourisher : (n)** نمائشی ؛ اترانے والا ؛ ڈینگے مارنے والا ؛ الاپنے والا ؛ شیخی بگھارنے والا ؛ کمال حاصل کرنے والا ؛ ہتھیاروں کے پینترے دکھانے والا ؛ قلم سےآرائش کرنےوالا ؛ ادبی یاعروضی مرصع یا مسجّع زبان استعمال کرنے والا؛ پھلنے پھولنے والا ؛ نشوو نما پانے والا ؛ پنپنے والا ۔

**Flourishingly : (adv.)** نشوو نما پا کر ؛ پھلتے پھولتے ہوئے ؛ سرسبز و شاداب انداز میں ؛ کامیابی و کامرانی سے ؛ مرصع و مسجّع انداز میں ؛ نمائشی طور پر ؛ خود ستائی کے انداز میں ۔

**Flourishy : (a)** خوش حال ؛ آسودہ حال ۔

**Floury : (a)** آٹے کا ؛ آٹے سے متعلق ؛ آٹے جیسا ؛ میدہ جیسا ؛ جس کا آٹا یا میدہ بن سکے ؛ پاؤڈر یا آٹے سے ڈھکا ہو ۔

**Flaut : (n) [f. Flout. v.]** تمسخر ؛ استہزا ؛ تضحیك (زبان سے یا عمل سے) ؛ ذلیل کرنے والی گفتگو ؛ مضحك یا استہزا آمیز گفتگو یا عمل ۔

**Flout : (v) [Origin unkm.]** (۱) چڑانا؛ طعنے دینا ؛ توہین کرنا؛ (زبانی یا عملاً) تحقیر کرنا ؛ نفرت ظاہر نا ؛ ہنسی اڑانا؛ کھلی لینا ؛نقل کر نا ؛ منہ چڑانا ۔ (۲) بیہودگی یا گستاخی سے پیش آنا ؛ زبان درازی کرنا ؛ نامنا سب برتاؤ کرنا ؛ طنز کرنا ؛ تمسخر کرنا ؛ فقرے چُست کرنا؛ آوازہ کسنا ؛ گفتگو یا عمل سے حقارت یا ذلت کا اظہار کرنا ؛ حقیر و ذلیل سمجھنا ۔

**Flouter : (n)** بیہودہ ؛ گستاخ ؛ زبان دراز ؛ نقل اتارنے والا ؛ کھلی لینے والا ؛ مسخرہ زبان یاعمل سے اہانت ونفرت ظاہر کرنے والا ؛ طعنہ زن ۔

**Fluteingly : (adv.)** بیہودگی سے ؛ گستاخانہ ؛ مسخرہ پن سے ؛ نفرت و حقارت ظاہر کرتے ہوئے طنزاً ؛ طعنہ آمیز طور پر ؛ مضحك انداز میں ۔

**Flow : (n) [f.Flow v.]** (۱) دوران خون ؛ زیادہ تعداد میں آمدو رفت ۔ (۲) (ادب) سلاست ؛ روانی ۔ (۳) (لباس اور بال وغیرہ) لٹك ؛ لہر ۔ (٤) دریا یا چشمے کا بہاؤ (پانی وغیرہ کی) مقدار جو بہتی ہو یا بہی ہو ؛ (بجلی ہوا وغیرہ) کی رو ؛ لہر یا بہاؤ ۔ (٥) سیّال شے ؛ رقیق چیز ؛ بہنے والی چیز ۔ (٦) (لباس وتناسب اعضا) اتار چڑھاؤ ۔ (۷) سیلاب ؛ جوار کی آمد ۔ (۸) (چینی بر تن سازی) ایك قسم کا مسالا جو برتنوں کو پکاتے وقت رنگوں کو بہانے یا ملانے کے لئے ڈالا جاتا ہے ۔ (۹) (مجازاً) دریا کے بہاؤ سےمشابہ کوئی بھی حرکت جس سے کثیر سپلائی یارسد ظاہر ہوتی ہے ؛ جذبات کا پر جوش اظہار ؛ سیل (جذبات ، اشك ، خون وغیرہ) ۔

**Ebb and flow :** جوار بھاٹا ؛ مدو جزر ؛ دھارکا بہنا جو چڑھاؤ پر ہو ۔

**Land flowing with milk and honey :** (متروك) خوش حال ملك ؛جہاں گو یا دودھ اور شہد کی نہریں جاری ہوں ۔

**Flow : (v) [OE. flowan.]** (۱) دریا کی طرح تیزاور دبے پاؤں گذر نا ۔ (۲) خون کا دوڑنا ۔ (۳) زیادہ تعداد میں آنا جانا ؛ گزرنا (لوگوں کا یا اشیا کا)۔ (٤) (لباس، زلف وغیرہ کا) ہلنا؛ لٹکنا؛ لہرانا ۔ (٥) (ریاضی) چھوٹے مقادیر کا تسلسل کے ساتھ گھٹنا بڑھنا ۔ (٦) پھوٹ نکلنا ؛ ابلنا ؛

(چشمہ) پھوٹنا ؛ (خون) بہنا ؛ جاری ہونا ۔ (۷) پوری قوت سے بہنا نیزمجازاً ۔ (۸) (شراب) لنڈھانا؛ فیاضی سےبےاندازہ دینا ؛ بہت اور بلا لحاظ کم وبیش دینا نیزمجازاً ۔ (۹)امنڈ نا ؛ (چشمہ کا) جاری ہونا؛ دھارے کاچڑھنا؛ دریا کا چڑھنا ؛ دریا کا کناروں سے گذر کر پھیل جانا ؛ بہہ نکلنا ۔ (۱۰) ادرارحیض ہونا ؛ حیض آنا ؛ رحم سے خون جاری ہونا ۔ (۱۱) (آدمیوں کا) اُمڈنا؛ جوق در جوق نکلنا؛ مسلسل آگے بڑھنا ۔ (۱۲) (سمندر کا) جوار آنا اور آگے بڑھنا ۔ (۱۳) سیلاب آنا؛ غرقاب کرنا ؛ زیر آب کرنا ؛ لبریز ہو کر بہنا ؛ سطح پر وارنش پالش وغیرہ کو بہا کر وارنش یا پالش کرنا ۔

Flow/ Flo(w) e : (n) [Origin unkn.] (۱) آب دار یا آبی کائی ؛ دلدل نیز مرطوب یا زیر آب نشیبی قطعہ٘ زمین ۔ (۲) ریگ رواں ؛ دلدل ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ۔

Flow bag/-moss : (n) کوئلے کی دلدلی یا کائی جس کی سطح پانی کی کمی یا زیادتی کے ساتھ ساتھ اُترتی چڑھتی ہے ۔

Flow of soul : (n) خوش طبعی اورصاف دلی کے ساتھ گفتگو ۔

Flow of spirits : (۱) (قدیم معنوں میں) خوشی یا مسرت کی اچانک زیادتی ۔ (۲) (موجودہ معنوں میں) عادتاً خوش یا مسرور رہنے کی حالت ؛ عادتاً خوش دل رہنا ۔

Flow pattern : (n) (تجارت) روانی کارنمونہ ؛ بہاؤ کارنمونہ ۔

Flow process : (n) طریقہ بہاؤ ؛ بہاؤ کا طریق یا عمل ۔

Flow production : (n) (معاشیات) کثیر پیداوار ۔

Flow structure : (n) (ارضیات) سیلی ساخت ۔

Flowage : (n) بہنے کا عمل ؛ بہاؤ ؛ روانی ؛ دوران ؛ سیل ؛ ادرار ؛ سیلابی حالت ؛ سیلاب ؛ غرقابی ؛ لبریزی ؛ پرآبی ؛ افراط ؛ کثرت ۔

Flower : (n) [L.'florem.'] (۱) پھول ؛ (نباتیات) پودے کا وہ عضو جس سے نسل بڑھتی ہے اور جس میں ایک یا ایک سے زیادہ حصہ (بغچہ٘ گل) یا حامل زر (نر) یا دونوں ہوتے ہیں اور عام طورپر ایک چہرہ گل اور ایک مسند گل ہوتی ہے، یہ عضوعام طورپر رنگین ہوتا ہے) یہ پودے کا وہ حصہ ہوتا ہے جس میں بعد کو پھلی یا بیج پیدا ہو جاتے ہیں جن کو Flowerage کہتے ہیں ۔ (۲) (قدیم علم کیمیا) وہ سفوف تعقید کے بعد باقی رہ جاتے ۔ (۳) کف یا میل جو خمیر اٹھنے کےبعد پیدا ہوتا ہے ؛ پھپھن جو خمیر اٹھنے کے بعد بنتے ہیں ۔ (٤) کلی ؛ غنچہ ؛ شگوفہ ۔ (٥) پھول لانےوالا درخت ؛ پھول دینے والا ؛ پھولنے والا درخت ؛ پھول دار پودا ۔ (٦) پھول کا نشان یا علامتی پھول خصوصاً نقابتی سوسن ؛ ملک فرانس کا شاہی نشان، مارکہ ۔ (۷) ایک قسم کی تزئین ؛ آرائش ؛ گل کاری ؛ نقاشی ؛ خصوصاً زبان کی مرصع کاری (واحد میں شاذ مستعمل ہے) (۸) اچھےلوگوں یا اچھی چیزوں کا انتخاب، گلدستہ؛ چیدہ اشخاص ؛ عمدہ چیزیں ۔ (۹) کسی چیز کابہترین ، انتہائی پسندیدہ اورمرغوب ترین جزو یا حصہ ؛ جوہر؛ عرق ؛ ست ؛ بہترین جزو ؛ (کسی بات کا) خلاصہ ؛ لب لباب ؛ اصل مدعا ۔ (۱۰) کسی کیفیت یا صفت کی روشن ترین مثال ۔ (۱۱) بہار ؛ حالت سرسبز و شادابی ؛ جوانی ؛ قوت یا بہبود کا زمانہ یا حالت ؛ حالت یا زمانہ٘ کامیابی و کامرانی ؛ خوش اقبالی و برومندی ۔

In the flower of life : عمر کا شباب ؛ چڑھتی جوانی؛ وہ حصہ جب قویٰ پوری طاقت حاصل کرلیتے ہیں ۔

No flowers : بہ ایں الفاظ وہ اطلاع جو (یورپ کے ممالک میں) احباب واعزاکو دی جاتی ہے کہ جنازے پر پھول یا ہار لے کر آنے کی ضرورت نہیں ۔

Flower : (v) (۱) کھلنا ؛ پھولنا ؛ بہار پر آنا ؛ شگفتہ ہونا ؛ پھول لانا ؛ پھول دار ہونا ؛ (پھول کا) کھلنا نیز مجازاً ۔ (۲) کسی چیز پر گل بوٹے بنانا ؛ گل کاری کرنا ؛ نقش ونگاربنانا۔ (۳) پھول کھلانا ؛ پھول دار کرنا ؛ شگفتہ کرنا ؛ بہار پر لانا ۔

Flower animals : (n) (حیوانیات) شعاعی حیوانیات جن میں سمندر پھول ، سبزہ٘ مرجانی یا حیوانات مرجانیہ اور کثیر پا وغیرہ شامل ہیں ؛ گل حیوان ؛ پھول جانور ۔

Flower cup : (n) (۱) مسند گل ؛ کاسہ٘ گل ؛ پھول کٹوری ۔ (۲) وہ پیالہ نما جوف یا مسند جو پھول کے ذریعہ بن جاتی ہے ؛ بعض پھولوں کے پیالہ نما اندرونی حصے ۔

(۲) (روزمرّہ بول چال) واز ؛ چینی وغیرہ کا ظرف جو آرائش کے لئے استعمال ہوتا ہے نیز گل دان ؛ گل دستہ ۔ (۳) ایک قسم کی آتش بازی جس کی چنگاریاں فوارے کی طرح اوپر کو جاتی ہیں ۔

Flower show : (n) پھولوں کی نمائش جس میں پھولوں کا مقابلہ کیاجاتا ہے اورانعامات دیئے جاتےہیں ۔

Flower stalk : (n) غصنہ ؛ شاخِ گل ؛ جس پر پھول ہو تا ہے ؛ پائے گل ؛ پھول کی ڈنڈی ۔

Flower vase : (n) گل دان ۔

Flower work : (n) گل کاری ۔

Flowerage : (n) (۱) پھول (مجموعی طورپر) ؛ بہارشگفتگی ؛ پھول کی نمائش ؛گل کاری ؛پھولوں کی آرائش ؛ پھول دار آرائش (ادبی یامجازی معنوں میں) ؛ آراستہ یا مرصع اسلو ب (تحریر یا تقریر) ۔ (۲) عمل شگفتگی ؛ کھلنے یا پھول لانے کا عمل ؛ انجام شگفتگی؛ پھول (مجازاً) شگفتگی اسلوب؛ خوش اسلوبی ؛ مرصع کاری ؛ شگفتہ عبارت یامرصع اندازبیان ۔ (۳) (نباتیات) تزہیر ؛ پھولت ۔

Flowered : (a) پھول دار ؛ پھول دار چتروں سے آراستہ ؛ پھولوں سے ڈھکا ہوا؛ پھولا ہوا ؛ شگفتہ ؛ جس میں کسی مخصوص قسم کے یا مخصوص تعداد میں پھول لگے ہوں ۔

Flowerer : (n) ایسا پودا جو وقت مقررہ پر پھول لاتا ہے ؛ کھلنے یا بہار پر آنے والی چیز یا شخص (نباتیات) شگوفہ کنندہ ؛ کھلنے والا پودا ۔

Abundant flowerer : جس پودے میں بکثرت پھول آتے ہیں ۔

Late flowerer : جو پودا موسم کے آخر میں پھول لاتا ہو ۔

Floweret : (n) (شاعری) چھوٹا پھول ؛ گلچہ ؛ ننھا سا پھول ۔

Flowerful : (a) پھول سےبھراھوا؛ پُر ازگل ؛ جہاں پربکثرت پھول ہوں ۔

Floweriness : (n) پھولوں کی کثرت ؛ خوش آئند الفاظ ؛ صنائع و بدائع کا زیادہ استعمال ۔

Flower bud : (n) (نباتیات) شگوفہ ؛ کلی ۔

Flower-de-luce : (n) دیکھو Fieuer-de-lis

Flower fence : (n) ایک کانٹے دار جھاڑی یا چھوٹا درخت جس کے پھول زردی مائل شوخ نارنجی سرخ ہوتے ہیں ۔

Flower-girl : (n) پھول بیچنے والی لڑکی ۔

Flower head : (n) (نباتیات) بے ساق یابےڈنٹھل ننھےپھولوں (گلچوں) کے گھنے خوشے پر مشتمل ایک نظام گل ؛ گھنڈیا ۔

Flower-of an-hour : (n) سال میں ایک بار پیدا ہونے والا ایک قسم کاگیاہی پودا جس کے ایک روزہ زرد، ارغوانی اور آنکھوں کی شکل کےپھول ہوتے ہیں ۔

Flower of speech : (n) (جمع کے صیغےمیں) تقریرکے آرائشی جملے(عموماً طنزیہ معنوں میں استعمال ہوتا ہے) ۔

Flower of tan : (n) بلوط کی چھال کا کف (جو چمڑا رنگنے کے کام میں آتا ہے) ۔

Flower of the wind : (n) پرانے نقشوں پر بنی ہوئی آلہء قطب نما (کمپاس) کی شکل جس کے بیچ میں گلاب کا ایک پھول ہوا کرتا تھا ۔

Flower of the winds : (جہاز رانی) نقشے یا چارٹ پر رکھا ہوا، جہاز رانوں یا ملاحوں کا آلہ سمت نما یا قطب نما (کمپاس) ۔

Flower pecker : (n) (۱) جنوب مشرقی ایشیا، بحر الکاہلی جزائر اور آسٹریلیا کا چھوٹی دُم والا ایک ننھا کنجشکی یاعصفوری پرندہ جوگرم ملکوں میں ہونے والی آکاس بیل کی گوندنیاں (ننھے پھل) اور کیڑے مکوڑے کھاتا ہے (۲)منطقہء حارہ کےپرندوں کی جنس کا ایک امریکی پرندہ ۔

Flower-piece : (n) (۱) پھولوں کی تصویر؛ پھولوں سےمتعلق متعلق کتابوں میں پھولوں کی تصویر ۔ (۲) پھولوں کی ترتیب ؛ پھولوں کی جنس دار ترتیب ۔

Flower pot : (n) (۱) (عموماً سرخ مٹی کا) گملا جس میں مٹی بھری ہوتی ہے اور اُس مٹی میں پودے یا پھولوں کے درخت لگائے جاتے ہیں ۔

**Flowering : (n)** (۱) شگفتگی ؛ کھلنے کا عمل ؛ کھل کر پھول بن جانے کا عمل ؛ گل آوری ؛ شگوفہ آوری ؛ گل کاری ؛ شگوفہ کاری ؛ پھول سے آراستہ کرنے کا عمل ۔ (۲) (جمع میں) پھولوں کی شکلیں ،خاکے یا تصویریں ۔

**Flowering : (a)** (۱) کھلنے والا ؛ پھول لانے والا ؛ پھول دار ۔ (۲) پُر ازگل ؛ پھولوں سے ڈھکا ہوا یابھرا ہوا؛ گل آور ؛ پھول پیدا کرنے والا ۔(۳) پھولوں سے بنا ہوا؛ پھولوں سے مرکب؛ پھولوں کے بڑھنے والا یا اُن کی خصوصیات کا حامل ؛ پھولوں سےیاپھولوں کی تصویروں سے آراستہ ؛ گل کاری کیا ہوا ؛ پُر تکلف ؛ پُر از صنائع و بدائع (زبان) ؛ شستہ و آراستہ ۔ (٤) (نقابت) سوسن یا کنول کے پھول کا نشان بنا ہوا؛ پھولوں سے متعلق یا اُن سے نکلنے والا ۔

**Flowerless : (a)** بغیر پھول کا (پودا یا درخت) ؛ جس پر پھول نہ آتے ہوں ؛ غیر پھول دار ؛ بِن پُھلیا ۔

**Flowerlessness : (n)** غیر پھول داری ؛ غیر پھول کا ہونا ۔

**Flowers of sulphur : (n)** (کیمیا) جوہر اڑایا ہوا سفوف گندھک ؛ آنولہ سار گندھک ۔

**Flowers of wine : (n)** شراب کی خمیرکا جھاگ؛ (کبھی کبھی) ایسا جھاگ پیدا کرنے والا خمیر ۔

**Flowers of zinc : (n)** زنك اوکسائیڈ خصوصاًوہ جو جستے کو جلا کر ہلکے سفید سفوف کی شکل میں دوا سازی اورخوشبو دار آرائشی چیزیں اور کاسمیٹکس (Cosmetics) بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

**Flowery : (a)** (۱) پر از گل ؛ پھول سےلدا ہوا؛ جس پر کثرت سے پھول موجود ہوں ؛ آراستہ و پیراستہ ؛ گل آور ؛ پھول پیدا کرنے والا ؛ گل دار ۔ (۲) فصیح و بلیغ (تحریر وتقریر) ؛ صنائع وبدائع سے بھر پور (عبارت یا گفتگو) ؛ پر تکلف ؛ شستہ و آراستہ ۔ (۳) پھولوں سے بنا ہوا ؛ پھولوں سے مرکب ؛ بڑھنے والا یا ان کی خصوصیات کا حامل ؛ پھولوں سے یا پھولوں کی تصویروں سےآراستہ ؛ گل کاری کیا ہوا ۔ (٤) سوسن یا کنول کے پھول کا نشان بنا ہوا ۔

**Flowery land : (n)** ملك چین ۔

**Flowing : (n)[OE. f. flow v.]** (۱) رواں ؛ بہاؤ ؛ سیل ؛ سیلان ؛ تموج ؛ لہر داری ۔ (۲) بہنے والا؛ چشمہ ؛ جھرنا؛ دھارا ؛ موج ؛ لہر (شاذ) ۔

**With flowing sheet or sail :** (اُس حالت میں کہ ہوا جہاز کا راستہ کاٹ کر گذر رہی ہو) جہاز کے بادبانوں کی ڈوریاں ڈھیلی کر کے ۔

**Flowing : (a)** (۱) رواں سلیس ؛ سہل ؛ سیلانی ؛ بہتا ہوا ۔ (۲) خطوط ؛ خم گولائی (نقشہ وغیرہ کے متعلق) ؛ مسلسل ؛ یکسار؛ جس کا سلسلہ نہ ٹوٹے ؛ جو بےربط نہ ہو ۔ (۳) (بال ، لباس وغیرہ) جھولتا ہوا ؛لہراتا ہوا ؛ ہلتا ہوا ؛ موج دار ؛ لہریں لیتا ہوا ؛ ژولیدہ ؛ آزاد ؛ کھلا ہوا ؛ غیر مقید ۔ (٤) جوار کی طرح بلند ہوتا ہوا ؛ چڑھتا ہوا ؛ اُٹھتا ہوا ؛ لبریز ؛ بھرا ہوا؛ پُر ؛ کثیر ۔

**Flowing metals : (n)** دھات کےوہ ریزے یا ٹکڑے جن کی ہئیت بہاؤ ٹکّر ، کھنچاؤ یا دباؤ کی وجہ سے بدل جاتی ہے ۔

**Flowing tracery : (n)** (تعمیرات)پتھر کے کٹاؤ کا آرائشی کام یا عمارتی آرائش جس میں لکیریں ، پتیوں ، شاخوں وغیرہ میں تقسیم ہوجاتی ہیں ۔

**Flowingly : (adv.)** روانی سے؛ بہتے ہوئے سیل کی طرح ؛ سیلانی انداز میں ؛ تسلسل سے ؛ سلاست سے ؛ مربوط طریقے سے ؛ جھولتے ہوئے ؛ لہراتے ہوئے ؛ موج دار طور پر ؛ اُٹھتے ہوئے ؛ بلندی سے ؛ لبریز ہوکر ؛ لبریز کرتے ہوئے ۔

**Flowingness : (n)** بہاؤ ؛ روانی ؛ سیلانی؛ تسلسل ؛ سلاست ؛ ربط ؛ لہرانا ؛ لبریزی ۔

**Flowmeter : (n)** (کیمیا) روانی پیما ۔

**Flown : (a)** (متروك) سوجا ہوا ؛ بھرا ہوا (شراب سے) ؛ پُر (گستاخی اور بے ادبی سے) ۔

**Flown : (a)** Fly کے معنوں میں صفت کے طور پر استعمال ہوتا ہے بہ معنی اڑتا ہوا ؛ اُڑنے والا ( Out کے ساتھ بھی مستعمل ہے) ۔

**Far-flown : (a)** دور پرواز ؛ دور تك اڑنے والا ۔

**New-flown :** نو پرواز ؛ جس نے ابھی پرواز کرنا سیکھا ہی ہو ۔

**Floyt (e) :** Flote,Flute کا متبادل ۔

**Flu : (n)** انفلوئنزا ۔

Fluate : (n) (کیمیا) فلورین کا ایک مرکب ؛ ہائیڈرو فلو سیلیکیٹ کی ایک قسم جو مکان کے پتھر کو مضبوط کرنے کےلئے استعمال کیاجاتا ہے۔

Flub : (v) [Origin unkn.] کسی کام کو بدسلیقگی سےانجام دینا ؛ پھوہڑپن دکھانا ؛ ناکام ہو جانا ؛ بد سلیقگی یا الہڑپن سے کام کرنا ؛ غیرتشفی بخش طور پر یا جوں توں کام کرنا ۔

Flub : (n) اشتباہ احمقانہ ؛ بھونڈی ناکامی ؛ بے وقوفانہ حرکت ۔

Flubdub/Flubdubbery : (n) [Origin unkn.] (عامیانہ یا بازاری) فریب دہی کےلئے پُر تکلف اظہار بہ ظاہر بھڑکیلے یا دل پذیر زبان یا دلیل ؛ سوقیانہ گفتگو ؛ بکواس ؛ فحش کلامی ۔

Fluc (c) an : دیکھو Flookan

Flucti - : [L.'fluctus.'] سابقہ بمعنی موج، لہر ۔

Fluctiferous : (a) (۱) موج دار ؛ موج زا ؛ تموج خیز ۔ (۲) لہریں لیتا ہوا ۔

Fluctisonous : (a) لہروں سےآواز پیدا کرنےوالا ؛ آواز موج ۔

Fluctuant : (a) [L.fluctuantem.] (۱) متموج ؛ متغیر ؛ لرزاں ؛ تغیر پذیر ؛ مواج ؛ لہروں کی طرح چلتا ہوا یا حرکت کرتا ہوا ؛ غیر ثابت ؛ ناپائدار ؛ غیر مستقل ؛ جس میں بہت زیادہ نشیب و فراز ہوں ؛ ہر لمحہ متغیر رہنے والا ۔ (۲) لہروں پر بہتا ہوا ۔

Fluctuate : (v) [L. f.fluctus.] (۱) موج یا لہروں کی طرح چڑھنا اترنا ؛ مو ج وار حرکت کرنا ۔ (۲) بہت بے قاعدگی کے ساتھ گھٹنا بڑھنا؛ گرنا چڑھنا؛ غیر مستقل ہونا ؛ متزلزل ہونا ؛ پس وپش ہونا ؛ بدلتے رہنا ؛ ڈگمگانا ؛ لڑکھڑانا ؛ متردد ہونا ؛ متلون ہونا ۔ (۳) لہروں پر اوپر نیچے ہونا یا اُچھلنا ؛ لہریں لینا (شاذ) ۔ (٤) اُکھاڑ دینا ؛ اُکھاڑ پھینکنا ؛ موج کی سی حرکت کے ساتھ پھینکنا ؛ موج دار پھینکنا ۔

Fluctuating : (a) متغیر ؛ بڑھتا گھٹتا ۔

Fluctuating exchanges : (n) (معاشیات) متغیر متبادلے ۔

Fluctuation : (n) [L.'fluctuationem.'] (۱) (جمع میں) اتار چڑھاؤ ؛ تغیر ؛ نشیب و فراز (مجازاً) ترقی و تنزلی ؛ تبدیلی ؛ موج دار حرکت ؛ موجوں کی طرح باری سے اُترنا چڑھنا (مادی معنوں میں اب شاذمستعمل ہے) ۔ (۲) (مرضیات) جسم کے کسی جوف یا زخم میں سیّال کا تموج ؛ تورم جسم ۔ (۳) حالت تموج یا عمل تموج ؛ مسلسل تغیر ؛ با قاعدہ تغیر ؛ باری باری سے ہونا ۔ (٤) حیص بیص؛ تذبذب؛ تلوّن ۔ (٥) لڑ کھڑاہٹ ؛ متزلزل ؛ جھلملاہٹ ؛ غیر مستقل مزاجی ۔ (٦) (نباتیات) ماحولی تبدیلی ۔

Anticyclical fluctuation : (معاشیات) مخالف واری تغیر ۔

Cyclical fluctuation : (معاشیات) موافق واری تغیر ۔

Industrial fluctuation : (معاشیات) صنعتی تغیر ۔

Price fluctuation : (معاشیات) قیمت تغیر ۔

Random fluctuation : (معاشیات) بے ترتیب تغیر ۔

Seasonal fluctuation : (معاشیات) موسمی تغیر ۔

Wage fluctuation : (معاشیات) اجرت کا تغیر ۔

Flue/Flew : (n) [M.E.] ایک قسم کا مچھلی پکڑنے کا جال ۔

Flue : (n) [origin unkn.] (۱)روئی کے منتشر ذرات و اجزا جو مل کر جم جائیں ؛ روئی کا رواں ؛ کپڑے کی نرم رواں دار سطح ۔ (۲) (چڑیوں کے بچے کے) نرم پر ؛ مسیں ؛ گالوں اور ہونٹوں پر چھوٹےنرم بال ؛ نرم روئیں یا بالوں کا گچھا ؛ کسی نرم روئیں دار چیز کے ٹکڑے (جمع میں) ۔

Flue : (n) [Origin unkn.] لنگر کا کانٹا ؛ لنگر کا پنجہ ؛ وہ چوڑا چپٹا مثلث نما ٹکڑا جو جہاز یا کشتی کے لنگر پر ہوتا ہے ؛ نیز برچھے کی دھار دارنوک ۔

Flue : (n) [Origin unkn.] (۱) دود کش میں دھواں نکلنے کی نالی ۔ (۲)حرارت پہنچانے کی نالی خصوصاً وہ نالی جو (مکان کو گرانے کےلئے) گرم ہَوا پہنچانےکےلئے دیواروں کے اندر بناتے ہیں ۔ (۳) وہ نلکی جو بعض اقسام کے Boiler میں پانی تک حرارت پہنچانے کےلئے لگائی جاتی ہے ۔ (٤) دیگ نلی ۔ (٥) منہ سےبجانے والے ساز یا باجے میں نلکی کے اندرہوا شگاف یاراستہ ۔ (٦) (عامیانہ) گروی یارہن کے دکاندار کے یہاں پہلے استعمال ہونے والی ایک قسم کی لفٹ جس کے ذریعہ رہن کی ہوئی چیزیں محفوظ

مقام پر رکھنے کےلئےلی جاتی تھیں ؛ نیز رہن کی دکان ؛ نیز گرو رکھ کر قرض دینے والی دکان ۔

In flue : رہن میں ؛ زیر رہن ؛ مرھون ۔

Up the flue : (۱) گروی رکھا ہوا ؛ مرھون ؛ رہن میں دیا ہوا ۔ (۲) مردہ ؛ مرا ھوا ۔

Flue : (n) (روز مرہ) انفلوئنزا کا مخفف ۔

Flue : (v) چیرنا ؛ شگاف دے کر کھول دینا ؛ اندر کی طرف یا باہر کی طرف چوڑا کردینا ۔

Flue-boiler : (n) وہ اسٹیم بوائلر جس میں پانی تک حرارت پہنچانے کےلئے پائپ لگے ھوں ۔

Flue-bridge : (n) حرارت کو منعکس کرنے والی بھٹی میں آتش دان اور دود کش کے درمیان آتشی اینٹوں سے بنی ھوئی دیوار ۔

Flue-pipe : (n) منہ سے بجایا جانے والا باجا ؛ جس میں ہَوا گذرنے کے لئے درزیں بنی ھوں ؛ دود کش ؛ دھواں کش ۔

Flue-plate : (n) وہ پلیٹ جس میں ماؤتھ آرگن کا وہ حصہ لگا ھوتا ھے جس میں ہَوا کے راستے یا درزیں ھوتی ہیں ۔

Flue-stop : (n) ہَوا گذار نلکیوں یا نفیریوں سے بنا ھوا آرگن کا پردہ ۔

Flue-work : (n) آرگن کے پردے ۔

Fluency : (n) [L.'fluentia.'] (۱) ھموار اور آہستہ بہاؤ ۔ (۲) (تقریر و تحریر) حاضر بیانی ؛ بےتکلف تقریر کرنا ؛ زبان و قلم کی روانی ۔

Fluent : (n) [L.'fluentem.'] (۱) بہتا ھوا ؛ رواں ؛ (مجازاً) سلیس ؛ رواں ۔ (۲) بہنے کےلئے تیار ؛ رقیق ؛ سیال ؛ مائع ۔ (۳) (مجازاً) سیال ؛ رقیق ؛ غیر معین ؛ غیر مستقل ؛ تغیر پذیر ؛ متغیر ۔ (٤) (حرکت اور خم کےلئے) ھموار؛ خوش اسلوب؛ مسلسل ؛ شائستہ ۔ (٥) (تقریر یا طرز) جس میں بکثرت اور بہ آسانی مضامین کی آمد ھو ؛ حاضر کلامی کے ساتھ ۔ (٦) جو شخص آسانی کے ساتھ اپنا ما فی الضمیر بیان کرسکے ۔ (۷) (ریاضی) اُس اصول کے تحت جس کےمطابق کوئی بہتی ھوئی یاتغیر پذیر مقدار کابڑھتا ھوا تناسب ؛ بے حد خفیف مقدار میں مسلسل گھٹنے یا بڑھنے والا ۔

Fluent : (n) (ریاضی) تغیر پذیر مقدار یا تعداد جو انتہائی کمی بیشی کے ساتھ مسلسل جاری رھے ۔

Fluently : (a) تیزی سے ؛ روانی سے ؛ قوت گفتار کے ساتھ ؛ حاضر کلامی کے ساتھ۔

Fluey : (a) روئیں کی طرح ؛ روئیں دار ؛ روئیں سے ڈھکا ھوا ۔

Fluff : (n) [Oringin unkn.] (۱) کوئی بھی ہلکی ، سبک، نرم روئیں یا نرم بالوں کےگچھے جیسی چیز ؛ رواں ؛ رنگ جو کمبل وغیرہ سے گرتا یا اترتا ھے ۔ (۲) نرم رُواں یا بال ؛ نرم روئیں یا بالوں کاگچھا۔ (۳) گالوں اور ھونٹوں پر چھوٹےاور نرم بال ؛ مسیں ۔ (٤) (بازاری) تھیٹر کے کھیل کا وہ حصہ جو ایکٹر کو اچھی طرح یاد نہ ھو ؛ ناٹك کے کھیل میں کسی ایکٹر کا غلطی کرنا ۔ (٥) نوجوان عورت (عامیانہ) ۔

A bif of fluff : (عامیانہ) جوان عورت ۔

To shake (oneself, one's feathers etc.) into up or out fluffy mass : جسم یا بالوں کا اوپر یا چاروں طرف اس طرح ہلانا کہ وہ پھول کر روئیں کا یا گپھابن جائیں ۔

Fluff : (n) [Sc.] (روز مرہ) جھونکا ؛ ہَوا کا جھونکا؛ سانس ؛ پھونك ؛ ہلکا سا جھونکا ؛ دم ؛ کش ؛ ہلکا سا دھماکا ؛ بھسك ۔

Fluff : (v) (۱) (دباغی) (چمڑے کے اس طرف جدھر گوشت ھوتا ھے) سفید بنانا ۔ (۲) کسی چیز کو روئیں یاروئی کے گالوں کی طرح باریك یا نرم بنا دینا ۔ (۳) پرانی رسیوں کی سن نکالنا (جنھیں جہازوں کی درزوں میں بھرا جاتا ھے) ۔ (٤) روئیں کی طرح حرکت کرنا یا پانی پر بہنا ؛ روئیں دار گیند کی طرح کسی جگہ پر قائم ھوجانا ۔ (٥) (عامیانہ) ہٹاؤ ؛ دور کرو! لےجاؤ یہاں سے ؛ میں نہیں دیکھنا چاھتا !

Fluff-gib : (n) (اسکاٹستانی)(آتش بازی)چھچھوندر؛ ہَوائی ۔ (ادبی اور مجازی معنوں میں) ہجویہ یا مضحکہ خیز نظم یانثر ۔

Fluffiness : (n) روئیں دار ھونا ؛ روئیں داری ؛ روئیں دار یا روئیں جیسا ھونا ؛ نرمی ؛ ملائمت ۔

**Fluffit : (v)** ہٹاؤ ! دور کرو ! لےجاؤ یہاں سے ! میں دیکھنا نہیں چاہتا !

**Fluffy : (a)** روئیں دار ؛ رواں نما ؛ پر دار ؛ روئیں جیسا ؛ نرم اور ملائم ؛ پر مانند ۔ (۲) روئیں ، پر یا نرم بالوں سے ڈھکا ہوا ؛ روئیں جیسی چیز سے ڈھکا ہوا ۔

**Flugel : (n) [G.]** بڑا پیانو ؛ بربط نما بڑا پیانو جس کے تار اُفقی یعنی لیٹے ہوئے ہوتے ہیں ۔

**Fluid : (a) [L.f.'fluere.']** (۱) بہنے کی خاصیت رکھنے والا ؛ ایسا مادہ جس میں اس قسم کے ذرّات ہوں جو آپس میں آزادی سے متحرک رہیں اور معمولی سے معمولی دباؤ ان کو متاثر کرسکے (یعنی معمولی سے وزن سےہل جائیں، دب جائیں یا ادھر اُدھر ہو جائیں) ۔ (۲) آسانی سے بہنے والا؛ رواں ؛ سریع الحرکت ؛ سیال ؛ متحرک جو مادہ ٹھوس اور قائم اور سخت اور مستقل نہ ہو ؛ مائع ۔ (۳) شُستہ ؛ پاکیزہ ؛ رواں (اسلوب وغیرہ) ۔

**Fluid : (n)** (۱) سیال مادہ ؛ سیال جزو ؛ رطوبت (سیال دو طرح کے ہوتے ہیں اول رقیق جو نیم شکل پذیر ہوتاھے اور دوسری گیس جو مکمل طور پر شکل پذیر ہوتی ھے) ۔ (۲) نہایت سبک ؛ لطیف اور سرایت کرجانے والے مختلف مادوں میں سےایک جن کے بارے میں فرض کیا جاتاھے یا سمجھاجاتا ھے کہ حرارت، مقناطیسیت اور برق جیسےمظاہر یا اشیائےمدرکہ کا سبب ہوتے ہیں ۔

**Fluid resources : (n)** (معاشیات) سیال و سائل ۔

**Fluid saving : (n)** (معاشیات) سیال بچت ۔

**Fluid-compass : (n)** سیال دار قطب نما ؛ پیا لہ نما ؛ کمپاس جس کی سوئی اس میں رکھے ہوئے الکوحل پر تیرتی ہوئی گھومتی ھے ۔

**Fluid-lens : (n)** وہ شیشہ جس میں مطلوبہ خم والے دو گول شیشوں کے درمیان ایک قسم کا رقیق ہوا کرتا ھے ۔

**Fluid-measare : (n)** (طبیعیات) سیالی ناپ ۔

**Fluid pressure : (n)** (طبیعیات) سیالی دباؤ ۔

**Fluidal : (a)** (ارضیات) سَیالی ؛ سیّال نما ؛ سیّال کا یا اُس کے متعلق ۔

**Fluidic : (a)** سیال آسا ؛ سیّال کی نوعیت یا خصوصیت کا (نفسی اور روحانی) مفروضہ داخلی ہم زاد یا اُس سے متعلق ۔

**Fluidification : (n)** سیّال بنانے کا عمل ؛ تسیل ۔

**Fluidify : (v)** سیّال بنانا ؛ رقیق بنانا ؛ سیّال آسا کرنا ؛ سیّال نما بنانا ؛ (کیمیا) سیّال ہونے کی حالت ؛ رقت ۔

**Fluidism : (n)** (۱) (نظریہٴ سیالیت) وہ نظریہ جس کے تحت تمام امراض ، جسم کے اندر موجود سیّال مادوں کے حالات کی وجہ سے ہوتے ہیں ۔ (۲) (نظریہٴ روح) (روحانیت) ماورائے ادراک، روحانی یا غیر روحانی اجسام کے وجود کا مفروضہ یعنی یہ مفروضہ کہ جن، بھوت، فرشتے، ارواح اور ایسی ہی دوسری غیر مادی مخلوقات وجود رکھتی ہیں ۔

**Fluidist : (n)** نظریہٴ سیّالیت یا نظریہٴ روح کا حامل ؛ غیر مادی اور ماورائے ادراک چیزوں پریقین رکھنے والا یا اُس کا حامی ۔

**Fluidity : (n)** (۱) رقت ؛ سیال ہونے کی حالت ؛ سیالیت ؛ روانی ؛ سلاست ۔ (۲) سلاست بیانی ؛ طلاقت لسانی ؛ زبان کی شستگی و سلاست ؛ روانی ۔

**Fluidity of labour :** (معاشیات) محنت کی نقل پذیری ۔

**Fluke : (n) [O.E.'floc.']** (۱) (متروک) ایک قسم کی چپٹی مچھلی جس کا نام Flounder بھی ھے ۔ (۲) ایک قسم کاجسم کےاندر رہنےوالاباریک کیڑاجوبھیڑ کے جگر میں پایا جاتا ھے ؛ کرمِ جگر ۔ (۳) ایک طرح کا آلو ؛ گردہ نما آلو ؛ بیضوی آلو ۔

**Fluke : (n) [origin unkn.]** (۱) وہ چوڑا اور چپٹا مثلث نما ٹکڑا جو جہاز یا کشتی کےلنگرپرہوتا ھے؛ زمیں‌گیر لنگر کا پنجہ ؛ لنگر کا کانٹا جو زمین پکڑ لیتا ھے؛ قلاب لنگر؛ شکلاً اس سے مشابہ کوئی چیز۔ (۲) نیزے کی خار دارنوک ۔ (۳) (جمع) وہیل مچھلی کی دُم کے دونوں حصے جن سے مل کر اُس کی لمبی مثلث نما دُم بنی ہوتی ھے ۔

**To turn of peak the flukes :** (۱) (وہیل مچھلی کا) غوطہ لگانا؛ پانی کے اندر چلا جانا۔ (۲) (بحری، عامیانہ) بستر پر چلے جانا ؛ سوجانا ۔

**Fluke : (n) [Origin unkn.]** (۱) اتفاقیہ کسی مقصد کاحصول ؛ اتفاقیہ مطلب برآری ؛ غیر متوقع کامیابی ؛

اتفاقیہ اورخوش قسمتی سے کسی کام یا کھیل میں کوئی ایسا فعل سرزد ہونا (واقعہ پیش آنا) جو مفید مطلب ہو یا جس کی وجہ سے کامیابی حاصل ہوجائے ۔ (۲) (بلیرڈ) ایک کامیاب ضرب جو اتفاقیہ یا حادثاتی طور پر لگ گئی ہو ۔ (۳) نسیم اتفاقی ؛ غیر متوقع ہَوا ؛ اتفاقی ہَوا ۔

A fluke of wind : اتفاقی ہَوا ؛ غیر متوقع ہَوا ؛ نسیم اتفاقی ۔

Fluke : (n) (کان کنی) ایک قسم کا اوزار جو فلیتا لگانے یا دھماکہ کرنے سے پہلے سوراخ کو صاف کرنے کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔

Fluke : (v) (۱) وہیل مچھلی کا تیرتے وقت اپنی دُم کےدونوں مثلث نما حصوں سے کام لینا ۔ (۲) ایک قسم کےبیلچہ نما ہتھیار سے مار کر (وہیل کی) دُم کے دونوں مثلث نما حصوں کو بیکار کر دینا (تاکہ وہ تیر نہ سکے) ۔ (۳) (وہیل مچھلی کو) رسّے یازنجیر میں جکڑنا یا باندھنا ۔

Fluke : (v) (۱) (بلیرڈ) محض اتفاقیہ یا خوش قسمتی سے حاصل کرلینا یا نشانہ اتفاقاً صحیح لگ جانا ۔ (۲) (گیند کو) اتفاقی طور پر کامیاب ضرب لگانا تاکہ وہ پاکٹ میں چلی جائے ۔

Flukily : (adv.) محض خوش قسمتی سے ؛ اتفاقیہ طورپر ؛ اتفاقاً ؛ حادثاتی طورپر ؛ غیر متوقع انداز میں ۔

Flukiness : (n) اتفاقی حالت جس میں کوئی کام ہوجائے یا کوئی مطلب حاصل ہو جائے ۔

Flukiness : (n) کرم جگر ؛ ایک قسم کا چپٹا پتی کی شکل کا کیڑا جو بھیڑ کے جگر میں ہوتا ہے ۔

Fluky : (a) (۱) جہاں چپٹی مچھلیوں کی کثرت ہو ؛ چپٹی مچھلیوں سے بھرا ہوا ۔ (۲) جہاں بیضوی آلو کی بہتات ہو ۔

Fluky : (a) اتفاقی ؛ حادثاتی ؛ غیر متوقع ؛ خوش بختانہ ۔

Flume : (n) [ME.flum,'flun.] (۱) (خاص کر امریکا) پانی لے جانے کی مصنوعی نالی جوصنعت وحرفت کے کاموں کےلئےبنائی جاتی ہے؛ کاریز ؛ آب گذر۔(۲) نالہ یا گھاٹی جس میں دریا بھی ہو ۔

Flume : (v) (۱) نالی بنانا؛ نالی بہا کر لے جانا؛ کسی چشمے یا دریا کے پانی کو نالی میں بہا کر لے جانا ۔ (۲) (مچھلی کو) نالے کے ذریعہ اُس کارخانے میں لے جانا جہاں غذاؤں کو ڈبہ بند کیا جاتا ہے ؛ لکڑی کے کنڈوں یا لٹھوں کو نالے میں بہا کر کار خانے میں لے جانا ۔

Flumerin : (n) ایک گہرا سرخ سفوف جس میں سبزی مائل روشنی یا چمک ہوتی ہے اورجو ہائیڈرو کسی مرکری فلورسین کا ڈائی سوڈیم نمک ہوتا ہے ۔

Flume runner : (n) ایک مزدور جو لکڑی کے کندوں کو ایک ہُک کے ذریعہ نالے میں چھوڑتا یا اُسے کھینچتا ہے ۔

Flumma diddle/Fluma-/Flum-/Flummer-/Flummy/- : [Origin doubtful.] (۱) مہمل ؛ بے قیمت چیز ؛ مزخرف ؛ لغو ؛ حمقانہ یا بے قیمت بات ؛ فضول چیز ؛ ردی چیز؛ نکمی چیز ؛ کترن ۔ (۲) سستا نمائشی زیور ؛ جھالر ؛ سنجاف ؛ چنٹ ۔

Flummery : (n) [Welsh llymru.] (۱) آش ؛ فیرنی ؛ حریرہ ؛ چند اقسام کے میٹھے کھانے جو دودھ آٹے اور انڈوں وغیرہ کو ملاکر پکائے جاتے ہیں ؛ گیہوں یا جئی کے میدے کو جماکر بنایا ہوا ایک قسم کا کھانا ۔ (۲) (مجازاً) خالی خولی تعریفیں ؛ کھوکھلی تعریفیں ؛ یاوہ گوئی ؛ بےمعنی اورخفیف باتیں ؛ مہملات ؛ بکواس ۔

Flummox : (v) [Prob. of Eng. dial. origin.] (۱) (بازاری) بدحواس ؛ پریشان و حیران کردینا ؛ گومگو میں ڈالدینا ؛ شش وپنج میں ڈال دینا ؛ ہوش گم کر دینا؛ بھٹکا دینا ؛ الجھا دینا ؛ برباد کر دینا؛ تباہ کر دینا؛ مبہوت کردینا۔(۲) (امریکا) چھوڑ دینا ؛ جواب دینا ؛ جواب دے دینا ؛ ہمت ہار جانا ؛ دست بردار ہوجانا ۔

Flummox : (n) کسی قسم کی نا کامی ؛ نامرادی ۔

Flump : (v) [Echoic.] (۱) (بول چال) بھد سے گرنا ؛ بھدبھد چلنا ؛ بھاری قدموں سے چلنا ؛ بھدی آواز سے چلنا ؛ یا گرنا ۔(۲) کسی چیز کو اس طرح رکھنا یا پٹخنا کہ دھماکہ کی آواز ہو دھماکہ پیدا کرنا ۔

Flump : (n) بھد سے گرنے کی آوازیا اس طرح گرنے کاعمل ؛ دھماکا ؛ بھاری آواز کے ساتھ کوئی حرکت ۔

Flunk : (v)[Origin unkn.] (۱) (امریکا) چھوڑ دینا؛ دست بردار ہو جانا ؛ ہٹ جانا؛ نکل جانا ؛ سراسر ناکام

ہونا ۔ (۲) نیز بچ جانا ؛ خود کو بچانا ؛ پہلو تہی کرنا (کسی فرض، ذمہ داری وغیرہ سے) ۔ (۲) چھڑا دینا ؛ ہٹا دینا ؛ نکال دینا ؛ کھینچ لینا ؛ جھپٹ لینا ؛ نا کام کردینا ۔

Flunk : (n) مکمل نا کامی خصوصاً کالج کے امتحان میں ۔

Flunkey : (n) [Origin unkn.] (۱) وردی دار ملازم ؛ چپراسی ؛ اردلی ؛ پیش خدمت ؛ چوب دار۔ (۲) خوشامدی ؛ گنوار ؛ دہقانی ؛ چاپلوس وظیفہ خوار ؛ ذلیل خوشامدی ؛ کاسہ لیس ؛ کم ذات؛ کم اصل آدمی ۔

Flunkey : (n) [f.flunk (v).] (امریکا) نا کام ہونے والا(خصوصاً کوئی ناواقف شخص جو دل بہلاوے کے طور پر مالیاتی سٹّہ بازی اختیار کرتا ہے) ۔

Flunkeydom : (n) (۱) پیش خدمتی چوبدار ۔(۲) کاسہ لیس ؛ خوشامدیوں کی جماعت ، حلقہ ۔

Flunkeyism : (n) خوشامدی پن ؛ کاسہ لیسی ؛ ذلیل خوشامدیوں کا سا انداز گفتگو وغیرہ ؛ خدمتوں کا سا انداز ، گفتگو وغیرہ ۔

Fluo-phosphate : فلورو فوسفورک ایسڈ کا نمک یا مرکب جو الکوحل اور ایسڈ کے انجماد سے بنتا ہے اور پانی کو خارج کر دیتا ہے ۔

Fluoborate : (n) فلوبورک ایسڈ کا نمک (کیمیا) فلوادبوریٹ ۔

Fluoboric acid : (n) ایک قسم کی گیس ٹرفورانٹ آف بوروں $(BF_3)$ اب اس کا اطلاق اُس مرکت $(H_2 B_2 O_4 6HP)$ پر ہوتا ہے جو پانی کو اُس گیس سے پُر کرنے کے بعد حاصل ہوتا ہے ۔

Fluocerine/Fluo-cerite : سیریم اور دو سری غیر خالص دھاتوں کا ایک فلورائیڈ ۔

Fluo (r)/Flouro : (n) (۱) سابقہ کے طورپر استعمال ہوتا ہے؛ Flour کا کیمیائی اورمعدنیاتی مخفف جو فلورین کےمرکبات میں جزو ترکیبی کے طورپر استعمال ہو تا ہے ۔(۲) ایک طبی آلہ جس کے ساتھ ایک رنگین پردہ ہوتا ہے بجائے تاریک کمرے کے اس آلے کے ذریعہ Rongen شعاع کےاثرات دکھائے جاتے ہیں ۔

Fluor : (n) [L.f.'fluere'.] (معدنیات) قیمتی پتھروں کے مثل ایک دھات جو آسانی سے پگھلائی جاسکتی ہے اور جس کے اندر Flourine کا جزو شامل ہوتا ہے؛ فلورسپار؛ فلور بلّور ؛ (خاص کر مرضیات میں) لیکوریا ؛ سیلان رحم ؛ پرسوت ؛ رحم سے سفیدرطوبت کا اخراج ؛ (طب) نفاس ؛ حیض ۔

Fluor - : Fluorine کا جزو ترکیبی جو حروف علت کے پہلے استعمال ہوتا ہے ۔

Fluor albus : (n) (مرضیات) لیکوریا ؛ سیلان رحم، پرسوت ؛ رحم سے سفید رطوبت کا اخراج ؛ سیلان ابیض ؛ پر سوت ۔

Fluor-spar : (n) کیلشیم کا فلورائیڈ $(Ca F_2)$ جو ڈربی شائر میں کثرت سے پا یا جاتا ہے اور جسے اکثر ڈربی شائر اسپار بھی کہتے ہیں ؛ (کان کنی) فلور بلّور ؛ فلور سپار ۔

Fluorated : (a) ہائیڈرو فلورک ایسڈ کے ساتھ ملا ہوا ۔

Fluorene : (n) (کیمیا) کول تار سےنکالا ہوا ہائیڈروکاربن ؛ $(C_{13} Hro)$ ۔

Fluoresce : (n) فلورسنس کا حامل ہونا یا ہوجانا ۔

Fluorescein : (n) (کیمیا) ایک قسم کا کیمیائی مرکب ۔

Fluorescence : (n) (۱) وہ رنگین روشنی جو بعض شفاف اجسام میں نور کے براہ راست عمل سے پیدا ہوجاتی ہے خصوصاً وائلٹ ریز اورالٹرا ریز (بنفشنجی شعاع یا فوق البنفشنجی شعاع) کےعمل سے ۔(۲) روشنی کی مخصوص خاصیت جو فوق البنفشنجی شعاعوں کو نمودارکرتی ہے ؛ تابش نورمہتابی ۔ (۳) بعض مادوں کی الٹراوائلٹ شعاعیں پیدا کرنے کی خاصیت ؛ (کیمیا)رنگین روشنی (طبیعیات) ثانوی درخشانی ؛ عارضی تزہر ؛ فلوریت ۔

Fluorescent : (a) فلورسنس کا حامل یااُس سے خارج شدہ یا پیدا شدہ ؛ (طبیعیات) ثانوی درخشاں ؛ متزہّر ؛ فلوری ۔

Fluorescent lamp : (n) (کیمیا) (دودھیا) رنگین روشنی دینے والا لیمپ ۔

Fluorescent screen : (n) (طبیعیات) ثانوی درخشاں پردہ ؛ فلوری پردہ ۔

Fluorescent tube : (n) (کیمیا) (دودھیا) رنگین روشنی دینے والا ٹیوب ۔

Fluorhydric acid : (n) کیمیا ہائیڈرو فلورک ایسڈ (H.F) ۔

Fluoric : (a) [F.'flourique.'] فلوریا فلورا سپار سے متعلق یا اُس سے حاصل شدہ ؛ (کیمیا) فلورینی ۔

Fluoride/Fluorid : (n) (کیمیا)فلورین کا کسی دو سرے عنصر سے مل کر بنا ہوا دو عنصری مرکب ؛ فلورائن کا مرکب ۔

Fluorine : (n) ایک غیر معدنی عنصر Bromine ، Chlorine اور Iodine کی قسم میں شامل ھے ۔

Fluorite : (n) دیکھو Fluor-spar.

Fluoroid : (n) (بلوریات) وہ بلوری مثلث جس میں چوبیس مثلث نما پہلو ھوں ۔

Fluorometer : (n) (طبیعیات) فلوریت پیما ۔

Fluorophore : (n) (کیمیا) فلوریت بردار ۔

Fluorophosphate : (n) دیکھو Fluo-phosphate

Fluoroscope : (n) (طبیعیات) فلوریت بیں ؛ تزہّر بیں ۔

Fluorosis : (n) (طب) سَمیّت فُلورین ۔

Fluosilicate : (n) فلوسلیکیٹ ایسڈ کا نمک ۔

Flurried : (a) گھبرایا ہوا ؛ پریشان ؛ مضطرب ؛ بے آرام ؛ بے چین ۔

Flurriedly : (adv.) بے چینی سے ؛ مضطربانہ ؛پریشانی سے ؛ گھبرا کر ۔

Flurry : (n) [Origin unkn.] (۱) جھونکا ؛ جھکڑ ؛ آندھی؛ ھوا کا اچانک تیز ھوجانا ؛ (خاص کر امریکا) اچانک اور زور دار بارش ؛ طوفانی بارش ۔ (۲) گھبراہٹ ؛ جوش ؛ ہیجانی ؛ آشفتگی ؛ سراسیمگی ؛ اضطراب ۔ (۳) وہیل مچھلی کی حالت سکرات ۔(٤) پرندوں کی ناگہانی پرواز؛ چڑیوں کا اچانک حملہ، نرغہ یا ہجوم ؛ (طب) تشنجی جھٹکا ؛ (موسمیات) خفیف جھونکا ۔

Flurry : (v) جلد بازی کرکے یا شور مچاکر گھبرا دینا ؛ پریشان کر دینا ؛ اضطرب اور بے چینی پیدا کر دینا ؛ برہم کرنا ؛ بر انگیختہ کرنا ؛ مشتعل کر نا ؛ بےآرام کرنا ؛ اچانک یا جھکڑ داربارش میں بے چینی سے ساتھ چلناپھرنا ؛ مضطرب ھونا ؛ پریشان ھونا؛ گھبرانا؛ لرزنا؛ کانپنا ؛ ہاتھ پاؤں مارنا ۔

Flush : (n) پرندوں کا جُھنڈ جو ایک ساتھ اُڑایا جاتا ھے ؛ ٹولی ؛ پرندوں کی یکبارگی اڑان ۔

Flush : (n) (۱) پانی کا تیز بہاؤ ۔(۲) اچانک کسی چیز کی کثرت ۔(۳) پن چکی کے پہیے سے پانی کے گرنے کی دھار ۔(٤) جذبے یا احساس کا ہجوم ؛ وہ خوشی یا مسرت جو اس سے یا کامیابی وفتح سے حاصل ھو ۔ (٥)تازہ اُگی ھوئی گھاس؛ پتیاں یا پھول ۔(٦) نالی یا بدر رو میں تیز پانی بہاکرصفائی یا دُھلائی ۔ (۷)روشنی یارنگ کی تمتماہٹ ؛ دمک ۔(۸) چہرے پر خون کی سرخی ؛ وہ سرخی جو خون کے دوڑنے سے پیدا ھوتی ھے ؛ تیز دوران خون ۔(۹) بخارکی تیزی ؛ بخار کی تیزی کا درجہ ۔(۱۰) تازگی ؛ تازہ دمی ؛ قوت ؛ طاقت (حسن، صحت یا حیات کی) ۔(۱۱) (جانوروں کی اچھی چراگاہ مل جانے پر) دودھ کی پیداوار میں تیزی سے اضافہ ۔(۱۲) وہ غذا (شیرہ یا دودھ) جو پالتو جانوروں کی آنتوں کی حرکت پذیری کو بڑھانے کیلئے استعمال کی جاتی ھے؛ (عمارت) ہم سطح ؛ ہموار ؛ (نباتیات) شگفتگی ؛ شگفتہ قطعہ ؛ (عضویات) تورّد؛ سُرخی عارض ۔

In the (first, full) flush : مکمل صحت کی حالت میں ؛ شباب پر ؛ بہار پر ؛ زور یا قوت سے ۔

Rain flushes the plants : بارش پودوں میں کونپلیں پیدا کرتی ھے ۔

Flush : (n) [Oringin unkn.] (۱) تاش کے پتے جو سب ایک ہی رنگ کے ھوں ۔(۲) تاش کا ایک کھیل ۔

Flush : (a) (۱) بھرا ھوا ؛ سیلاب کی حالت میں ؛ لبریز ۔ (۲) سیلاب کی حالت میں دریا کا لبریز ھو کر کناروں کے باہر نکلنا ؛ لبالب ؛ بھر پور ؛ کثیر مقدار میں ۔(۳) کسی چیز کا (یا دولت، روپیہ کا) بکثرت ؛ وافر ؛ دولت کی افراط ؛ زر و جواہر کی کثرت ۔(٤) ہموار ؛ برابر اٹھے ھوئے کناروں یا ابھار کے بغیر ؛ مسطح ؛ یکساں سطح والا ؛ ملتی ھوئی سطح کے برابر۔ ٥) دمکتا ھوا ؛ چمکتا ھوا ؛ شوخ رنگ والا ۔ (٦) قوت حیات سے بھرا ھوا ؛ جیتا جاگتا ؛ چست ؛ تندرست ؛ خود اعتمادی کا حامل (شاذ) ۔

Flush : (a) فلش بنانے والا (ہاتھ یا تاش کے پتے) ۔

Flush : (v) [Origin doubful.] (۱) بازو تول کر اڑجانا ؛ تیزی سے اور اچانک اڑجانا ؛ پرواز کرجانا ؛ اُڑان بھرنا ۔ (۲) اڑا دینا (پرندوں کو) بھگا دینا ؛ اُٹھانا اور اونچا کرنا ۔

**Flush : (v) [Origin unkn.]** (۱) اچھل کر باہر آنا ؛ نکل بھاگنا ؛ تیزی کے ساتھ نکلنا ؛ تیزی سے بہہ نکلنا ؛ زور دار طور پر یا قوت سے بہنا نیز مجازاً ۔ (۲) نالی کو پانی بہا کر صاف کرنا ؛ (پانی کو) بہانا یا نکالنا (کسی جگہ سے پانی کو کھینچ لینا یا نکال لینا ؛ (ترائی کو) سیراب کرنا ؛ زیر آب کرنا ؛ ڈوبا دینا ۔ (۳) سبزہ زار یا چراگاہ میں پانی بھر دینا ۔ (٤) پودوں کا نئی شاخیں یا کونپلیں پیدا کرنا؛ کونپلیں نکلنا ۔ (۵) دمکنا ؛ چمکنا ؛ سرخ ہوجانا ؛ خون کا چہرے پر دوڑنا ؛ شرما جانا ؛ کسی چہرے کا اچانک سرخ یا گرم ہو جانا ؛ چہرے پر سرخی دوڑنا ؛ شرماجانا ؛ کسی چہرے کا اچانک سرخ ہو جانا یا تمتما اُٹھنا ۔ (٦) دمکا دینا ؛ چمکا دینا؛ شرما دینا ؛ گرما دینا ۔ (۷) غرور یا جذبے سے مشتعل کر دینا ؛ ہمت دلانا ۔ (۸) سیّال ہوجانا ؛ بہہ نکلنا ؛ جاری ہونا ؛ گھُل جانا یا مل جانا ۔ (۹) رنگ یاروشنی کا اچانک چمک پیدا کرنا ؛ دمکنا ؛ درخشاں ہونا ؛ یکبارگی روشن ہو کر چکاچوند کر دینے والی روشنی پیدا کرنا ؛ نور افشاں ہونا ۔ (۱۰) تیزی سے خون کا دوڑ جانا کہ سرخی آجائے ؛ سرخی پیدا کرنا ؛ رنگ کو گہرا کر دینا ۔ (۱۱) سرخ یا شہابی کردینا ؛ گلابی یا سرخی مائل بنانا ؛ دمکتے یا تمتماتے ہوئے رنگ سے رنگ دینا یا آراستہ کر دینا ۔ (۱۲) جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ احیا کرنا ؛ روح پھونک دینا ؛ جان ڈال دینا ؛ شہہ دینا ؛ جوش دلانا ؛ اُبھارنا ۔

**Flush : (v)** (۱) مسطح بنانا ؛ سطح کو یکساں کرنا ؛ ہموار کرنا ۔ (۲) جوڑ کر پُر کر کے سطح کے برابر کر دینا؛ (دیوار فرش وغیرہ کے) جوڑ بھرنا؛ (مٹی وغیرہ کےپھوڑے سے) برابر کرنا ۔ (۳) لبریز کر دینا؛ بھر دینا؛ لبالب کر دینا؛ سیلاب لے آنا ؛ غرق کر دینا ؛ کسی چیز کی کثرت یا بہتات کر دینا ؛ کثرت سے بھر دینا ۔ (٤) (پارچہ بافی) کپڑے کی سطح پر بہت سے دھاگوں کے اوپر ایک دھاگاپھینکنا نیزاُس دھاگے کاپھینکا جانا ۔

**Flush deck : (n)** (تعمیرات) ہموار تختہ بندی ۔

**Flush system : (n)** سیل شوی طریقہ ۔

**Flusher/flasher : (n)** (بول چال) سرخ پشت والا جلّاد پرندہ ۔

**Flushing : (n)** (۱) اچانک زور دار حرکت ؛ تیز پروازی ؛ تیزروی ؛ زود اخراج ؛ تیز بہاؤ (خصوصاً نالی وغیرہ کی) ؛ پانی کے زور دار بہاؤ کے ذریعہ صفائی ۔ (۲) پودوں کی برگ آوری ؛ کونپل آوری ۔ (۳) چمک ؛ دمک ؛ سرخی ؛ تمتماہٹ ۔ (٤) اچانک اجرا ؛ اچانک اخراج ؛ اچانک اور زوردار اخراج ؛ تیز درخشانی یا نورافشانی ۔ (۵) احیا ؛ جلانے یا جان ڈالنے کا عمل ۔ (٦) اشتعال ؛ برانگیختگی ؛ جوش ؛ (عضویات) تمتماہٹ ؛ سرخیِ عارض ۔

**Flushing : (n) [Name of a post in Holland.]** ایک قسم کا معمولی اور موٹا اونی کپڑا جو پہلےپہل فلشنگ میں بنایا گیا تھا ۔

**Flushing tank : (n)** سیلابی ٹنکی ۔

**Flushness : (n)** (۱) کثرت ؛ افراط ؛ وفور ؛ سیلابی حالت ۔ (۲) دولت یا روپے پیسے کی کثرت ۔ (۳) شوخ رنگ کی تمتماہٹ ؛ دمک ؛ سرخی ؛ چمک ۔ (٤) چُستی ؛ توانائی ؛ خود اعتمادی (شاذ) ۔ (۵) ہمواریت ؛ ہم سطحیت ۔

**Fluster : (n)** گھبراہٹ ؛ بے چینی ؛ سراسیمگی ؛ دوڑ دھوپ ؛ پریشانی ؛ بدحواسی ؛ اضطراب ؛ ہیجان ؛ جوش ۔

**Fluster : (v)** (۱) شراب پلاکر بدحواس کردینا ؛ نیم مدہوش کر دینا ۔ (۲) گھبرا دینا ؛ پریشان کر دینا ۔ (۳) بے چین ہونا ؛ گھبرانا ؛ بڑ بڑانا ؛ دوڑ دھوپ کر نا ؛ بھاگے پھرنا ۔ (٤) مشتعل یا مشتاق ہوجانا ؛ سرگرم ہو جانا ۔

**Flustered : (a)** نیم مدہوش ؛ نیم متوالا ؛ نشے کی حالت میں ابتر ؛ پریشان ؛ مضطرب ؛ گھبرایا ہوا ؛ سرا سیمہ ؛ مشتعل ؛ پُر جوش ؛ ہیجانی ۔

**Flustra : (n)** جس سے کھری چٹان کی سی سطح کا حجر البحر (مرجان) بنتا ہے ۔

**Flustrate : (v)** (۱) (سوقیانہ) شراب پلاکر مدہوش یا مشتعل کر دینا ۔ (۲) گھبرا دینا ؛ پریشان کر دینا ؛ مضطرب کر دینا؛ بے چین کر دینا ؛ سراسیما کر دینا ؛ برانگیختہ کرنا ؛ جوش دلانا ۔

**Flustration : (n)** گھبراہٹ ؛ پریشانی ؛ اضطراب ؛ بے چینی ؛ ابتری ؛ برہمی ؛ جوش ؛ استقلال ؛ برانگیختگی ۔

**Flute : (n) [ME. 'flowte.']** (۱) منہ سے بجانے کا ایک آلہ' موسیقی ۔ (۲) بانسری ؛ مرلی ؛ نے ؛ بنسی ۔ (۳) ارغنوں باجے کا ایک پردہ جس میں سے بانسری کی سی آواز نکلتی ھے ؛ بانسری بجانے والا ۔ (٤) عمودی گھراؤ (کٹاؤ یا کھنڈاؤ) ؛ پھٹی ہوئی نلکی، نےنواز یا بانسری کی طرح

یا کمر کی جو ستونوں میں بنائی جاتی ہے ۔ (۵) اس قسم کا کٹاؤ یا کھنڈاؤ جو علاوہ ستونوں کے کسی چیز میں ہو (مثلاً کپڑے کی جھالر میں ؛ لکڑی یا پتھر کی چوکھٹ یا کو اڑ میں) : اس قسم کا کوئی بھی کٹاؤ یا نال ۔ (٦) بانسری سے مشابہ کوئی چیز : شکل میں بانسری جیسی کوئی چیز یعنی ایک قسم کی پتلی اور لمبی فرانسیسی ڈبل روٹی ۔ (۷) (عمارت) ستون میں بنی ہوئی ایک قسم کینالی، آبریز یا خیارہ جو دیکھنے میں لمبائی میں بیچ سے پھٹی ہوئی بانسری کے آدھے حصے کے مشابہ معلوم ہوتا ہے جس کا مجوف رُخ باہر کی طرف ہوتا ہے ۔ (۸) (موسیقی) بانسری ؛ مُرلی ؛ (تعمیرات) خیاّر ۔

**Flute : (n)** (۱) (جہازرانی) گلابی مستول والی تیز روکشتی جس کا پچھلا حصہ گول ہوتا ہے ۔ (۲) جنگی سامان لے جانے والی کشتی ۔

**Armeden flute/Fr. arme an flute :** ضروری سامانوں سے لیس جنگی کشتی ۔

**Flute : (v)** (۱) بانسری بجانا ؛ نےنوازی کرنا ؛ بانسری کی آواز کی طرح سیٹی بجانا ؛ گانا یا بات کرنا ۔ (۲) کوئی راگ یاراگنی بانسری میں بجانا ۔ (۳) (تعمیرات) ستون میں نصف چاک شدہ بانسری کی شکل کی نالی یا آبریز بنانا جس کامحدب حصہ باہر کی طرف ہو ؛ اس قسم کا کوئی بھی گڈھا یا نالی بنانا ۔ (٤) لباس وغیرہ میں دھاریاں بنانا ۔

**Flute-bird : (n)** (آسٹریلیا) ایک قسم کا پرندہ جس کی آواز بانسری کی آواز جیسی ہو ؛ نے نواز پرندہ ۔

**Flute-glass : (n)** ایک لمبا اور پتلا شراب کا گلاس ۔

**Flute-stop : (n)** بانسری کی سی آواز والا ارغنون باجے کا پردہ ۔

**Fluted : (a)** (۱) لمبائی سے چاک شدہ بانسری جیسی نالیاں یا آبریز بنایا ہوا (ستون)وغیرہ؛ دھاریوں سے آراستہ کیا ہوا (لباس وغیرہ) ۔ (۲) (موسیقی) باریک اور بانسری جیسی آواز کا ۔

**Fluteddouce : (n) [Fr.'flute douce.']** آرگن کے پردے کا نام ۔

**Fluter : (n)** (۱) نے نواز ؛ بانسری بجانے والا (شاذ) اب اس کی جگہ Flautist یا Floutist مستعمل ہے ۔ (۲) (ستون وغیرہ) لمبائی سےچاک شدہ بانسری کی شکل کی نالی، ریگھاری یا آبریزبنانےوالا؛ دھاریوں یا ریگھاریوں سے آراستہ کرنےوالا ؛ دھاری دار کام بنانے والا ۔

**Fluting : (n)** (۱) کمرغی نقش ونگار کی بناوٹ ؛ نے نوازی ؛ بانسری کی آوازیں یا گانے یا سیٹی بجانے کا عمل ۔ (۲) خصوصاً ستون وغیرہ میں چاک شدہ بانسری کی شکل کا کٹاؤ ، نالی یا آبریز بنانے کا عمل ؛ دھاری دار یا ریگھاریوں والے کام سے کی ہوئی آرائش ؛ دھاری دار کام ۔ (۳) ستون وغیرہ میں بنایا ہوا چاک شدہ بانسری کی شکل کا کٹاؤ ؛ نالی یا آبریز کسی بھی چیز میں بنا ہوا چاک شدہ بانسری جیسا کٹاؤ ۔ (٤) (آثار) خیاّریت ۔

**Fluting plane : (n)** جھری رندہ ۔

**Flutist : (n)** نےنواز ؛ بانسری بجانے والا ۔

**Flutter : (n) [f. next.]** (۱) پھڑ پھڑاہٹ ؛ لرزش ؛ کپکپی یا کپکپاہٹ ؛ اضطراب ؛ بے چینی ؛ پریشانی ؛ برہم حالت اضطراب ؛ سراسیمگی ؛ گھبراہٹ ۔ (۲) (روز مرہ) دوڑ ؛ سرپٹ دوڑ ؛ طرارہ ۔ (۳) حالت اشتعال ؛ حالت برہمی ؛ ہلچل ؛ پریشانی یا اضطراب کی حالت ؛ شورش ؛ کھلبلی ؛ بےترتیبی ؛ ابتری ۔ (٤) (عامیانہ) داؤں ؛ جوئے، تاش وغیرہ کا داؤں ؛ (طبیعیات ، حیوانیات) افرفہ؛ پھڑپھڑاہٹ ؛ (طب) بےقاعدہ نبض ۔

**Flutter : (v) [OE. 'flotarian.']** (۱) (چڑیوں کا) پر مارنا ؛ پھڑپھڑانا ؛ پرجھاڑنا ؛ (بغیر اڑےیا تھوڑے تھوڑےفاصلہ تک اڑکر) پر جھڑنا یا مارنا ؛ اترنا ؛ چڑھنا؛ بےچینی کے ساتھ چلنا پھرنا ؛ تھوڑے تھوڑے فاصلہ تک اڑ کر) پر جھاڑنا یا مارنا؛ (نیزمجازاً) ۔ (۲) تڑپ کر زمین پراترنا؛ آنا جانا ؛ اترنا چڑھنا ؛ بے چینی کے ساتھ چلنا پھرنا ؛ تھوڑےتھوڑے فاصلہ تک آنا یا جانا ؛ منڈ لانا ؛ لرزنا ؛ کانپنا ۔ (۳) نبض کا بےقاعدہ اور کمزور حرکت کرنا ؛ تموج قلب ؛ قلب کی لہر دار حرکت ۔ (٤) جوش اور تاثر کی حالت میں کانپنا ؛ مضطرب ہونا ؛ پریشان (تہ و بالا) ہونا۔ (۵) کسی شخص کو الجھن، پریشانی اور بےچینی کی حالت میں ڈالنا ؛ مبتلا کرنا ؛ کسی چیز کو تیزی سے باقاعدہ حرکت دینا ؛ تڑپانا ؛ لرزنا ۔ (٦) تیز ارتعاش ؛ لرزش یا تموج کے ساتھ حرکت کرنا۔ (۷) (بازاری) جوئے کا داؤں لگانا ؛ نفع کی اُمید پر روپیہ لگانا (طبیعیات) فلاٹر ؛ پھڑ پھڑانا ۔

To be put in a flutter : پریشان کر دیا جانا ؛ گھبرا دیا جانا ؛ الجھن میں مبتلا کردیا جانا ۔

To make a flutter : بلچل مچادینا ؛ سنسنی پیدا کردینا؛ ہیجان واضطراب پیدا کردینا؛ ابتری پھیلا دینا؛ درہم برہم کردینا؛ سراسیمگی پھیلا دینا ؛ گھبرا دینا ۔

Flutter echo : (n) (طبیعیات) فلاٹر باز گشت ۔

Flutterer : (n) پھڑ پھڑا نے والا ؛ پر مارنےوالا؛ منڈلانے والا ؛ لرزنے والا ؛ کانپنے والا ؛ بےچین ہونے یا کردینے والا ؛ پریشان کرنے یا ہونے والا ؛ الجھن یا ہیجان میں مبتلا کرنے یا ہونے والا ؛ سراسیمہ ہونےیا کرنے والا (بازاری) ؛ تاش ، جوئےوغیرہ کا داؤں لگانے والا جواری ؛ جواباز ۔

Flutteringly : (adv.) سراسیمہ پریشانی سےمضطرب ہوکر ؛ سراسیمہ انداز میں ؛ لرزتے ہوئے ؛ کانپتے ہوئے؛ کانپتے ہوئے پھڑپھڑاتے ہوئے؛ ہیجانی انداز میں ؛ بے چینی سے؛ مضطربانہ ۔

Fluty : (a) بانسری کی طرح نرم آواز ؛ (ہلکی اور صاف آواز میں) بانسری کی طرح نرم اور واضح ؛ میٹھی اور سریلی ۔

Fluvial : (a) [L.f.'fluvius.'] دریا کا یا اس سے متعلق ؛ دریا میں رہنے یا پایا جانے والا ؛ دریائی ؛ (ارضیات) دریائی ؛ سیلابی ۔

Fluvialist : (n) ندیوں یا چشموں کے بہاؤ کے عمل سے پیدا ہونے یارونما ہونے والے بعض ارضیاتی مظاہر کی تعبیر و تشریح کرنے والا ۔

Fluviatile : (a) دریا کا یا اس سے متعلق ؛ دریاؤں میں رہنے یا نشو ونما پانے والا ؛ دریاؤں میں پایا جانے والا ؛ دریاؤں کے بہاؤ کے عمل سے پیدا شدہ یا بنا ہوا ؛ دریائی ؛ دریا برآمد (ارضیات) دریائی ؛ سیلابی ۔

Fluvio - : (comb.) لاطینی لفظ Fluvius (بمعنی دریا) کی مرکب صورت ۔

Fluvio-marine : (n) وہ (مٹی اور ریت) جو دریا کے بہاؤ کے ساتھ آکر سمندر کی تہ میں جمع ہوجاتی ہے ؛ (حیوانیات) دریا باش ؛ (ارضیات) دریا بحری ۔

Fluviograph : (n) (ارضیات) دریا نگار ۔

Fluviometer : (n) دریا کے اتار چڑھاؤ کو ناپنے کا آلہ ؛ مقیاس الماء ؛ (ارضیات) دریا پیما ۔

Fluvioterrestrial : (a) (حیوانیات) دریا بر باش ۔

Flux : (n) [L.f. fluere.'] (۱) خون فاسد یا بہت زیادہ خون یا گوبر یا پاخانہ کا اخراج ؛ خون یا فضلات وغیرہ کا طبعی اور کثیر اخراج (پاخانے کے ساتھ یا کسی دوسرے طورپر) ، اس طرح نکلا ہوا خون، دست ، پت ، بلغم وغیرہ (قدیم استعمال میں) پیچش ؛ اسہال ۔ (۲) اخلاط اربعہ (خون ، بلغم ، صفرا ، سودا) کا بہاؤ ؛ جریا ن ، سیلان یا اخراج ۔ (۳) بہاؤ ؛ جریان ؛ سیلان ؛ (اکثر مجازاً) ۔ (٤) جوار کا بہہ کر کنارے چڑھ آنا ۔ (٥) بہتا ہوا دھارا ؛ سیل رواں؛ سیل ؛ سیلاب؛ نیز مجازاً ۔ (٦) (زندگی، عمر وغیرہ کی) روانی ۔ (۷) مسلسل تبدیلیوں کا سلسلہ ؛ مسلسل تبدیلی ؛ سلسلۂ ارتقاً ۔ (۸) (ریاضیات) (کسی نقطہ کی) مسلسل حرکت ۔ (۹) (طبیعیات) نفاذ ، کسی معینہ رقبہ میں کسی سیال مادے کی روانی یا بہاؤ ؛ (رفتار) کی شرح ؛ اُس مادے کی وہ مقدار جو اُس رقبہ سے ایک وقت معینہ کے اندر گذرے ؛ (فلزیات) وغیرہ ۔ (۱۰) دھات کو گلانے کےلئے اس میں ملایا جانے والا مادہ ؛ نیز وہ مادہ جو پگھلا کر بنائے جانےوالے برتنوں یا چینی اور شیشے کے برتنوں کو رنگنے کےلئے استعمال کیاجاتاہے ۔ (۱۱) بہتے ہوئے چشمے یا دھارا کی طرح مسلسل روانی ۔ (۱۲) کسی واقعے یا حادثے کے پہلےیا ساتھ ساتھ کسی واضح سبب کے فقدان یا غیر یقینی سی حالت اور اکثر جس کے پہلے اسباب وعلل کا ایک نیا سلسلہ شروع ہو گیا ۔ (۱۳) (فلزیات) ویلڈنگ وغیرہ کے ذریعہ جوڑی جانےوالی سطحوں پر جوڑنے کے دوران یا اُس سے فوراً پہلے سطح کو صاف، کرنے اکسائڈ دورکرنےاورجوڑکو بہتر بنانے کےلئے استعمال کیا جانے والا مادہ (زرسین یابوریکس)؛ شیشہ سازی میں شیشہ کو شفاف بنانے کے لئے اس میں دیا جانے والا مادہ (بوریکس) (کیمیا) مادہ جو دھات کو گلانے کا کام آتا ہے (الیکٹرک) نفاذ ؛ فلکس (طب) نزف الدم ؛ اسہال شدید ۔

Black flux : پوٹاش کے نائٹریٹ کے ایک حصے اور پوٹاش کےبائیٹارٹریٹ کےدوحصوں کے مخلوط کو آگ پر رکھ کر بنایا جانے والا ایک مادہ ۔

Bloody flux : خونی پیچش ؛ جریان خون ؛ سیلان الدم ؛ (طب) زحیر پیچش ۔

**In a state of flux :** تغیرات کا غیر منقطع سلسلہ ۔

**Line is the flux of point :** ایک نقطے کی مسلسل حرکت (کھینچنے) کا نام خط ہے ۔

**White flux :** ایک ہی قسم کے نمکوں کے برابر حصوں کو سرخ دہکتی ہوئی کٹھال میں ڈال کر اور ملاکر حاصل کیا جانے والا ایک مادہ ۔

**Flux : (v) [f. flux.]** (۱) بہہ کر نکل جانا ؛ جاری ہونا ؛ بہنا ؛ زیادہ مقدار میں بہنا ۔ (۲) سیال بنانا ؛ گلانا ؛ ملانا ؛ گلانے والے مادے سے گلانا ؛ زیادہ کثیر مقدار میں بہنا ؛ پگھلانا ۔ (۳) سیال بن جانا ؛ سیال ہو جانا ؛ پگھل جانا ؛ گل جانا ؛ گدازھو جانا ؛ گھل جانا ۔

**Flux and reflux : (n)** (۱) پانی کا چڑھاؤ خشکی کی طرف ؛ مدو جزر ؛ جوار بھاٹا (اکثر مجازاً) ۔ (۲) (طب) مدو جزر ۔

**Fluxation : (n)** سیلان ؛ بہاؤ ۔

**Fluxible : (a)** (۱) (متروک) مائل بہ روانی بہنے یا جاری ہونے کے لائق ؛ سیال ؛ رقیق ۔ (۲) قابل حل ؛ پگھلنے یا پگھلائے جانے کے لائق ۔ (۳) قابل تغیر ؛ متغیر ۔

**Fluxibility/Fluxibleness : (n)** بہنے یا جاری ہونے کی صفت ؛ سیلانیت ؛ سیّالیت ؛ پگھلنے یا پگھلائے جانے کی صفت ؛ تحلیلیت ؛ حل پذیری ۔

**Fluxibly : (adv.)** رواں دواں ؛ بہتے ہوئے ؛ حل ہوکر ؛ پگھل کر ؛ کھُل کر ؛ متغیر انداز میں ؛ متغیرانہ ۔

**Fluxile : (a)** (۱) (متروک) بہنے یا جاری ہونے کے لائق ؛ مائل بہ روانی ؛ سیّال ۔ (۲) قابل تغیر ؛ متغیر ۔

**Fluxility : (n)** بہنے یا جاری ہونے کی صفت ؛ سیلانیت ؛ سیّالیت ؛ تغیر ؛ تبدل ۔

**Fluxion : (a) [L.'fluxionem.']** (۱) بہنے یا جاری ہونے کاعمل ؛ سیلان ؛ جریان ؛ روانی ؛ نیز مسلسل یا ارتقائی تغیر (شاذ) ۔ (۲) (کم مستعمل) بہاؤ ؛ مسلسل تغیر ۔ (۳) (ریاضیات) صفاری احصا کی نیوٹنی شکل میں) وہ شرح یا تناسب جس سے کوئی بہتی ہوئی یاتغیر پذیر مقدار (جماعت) بڑھتی ہے (لیکن ۱۸ویں صدی کے مصنفوں نے اسے اُس حیثیت سے استعمال کیا ہے جسے نیوٹن نے لمحہ رواں سے تعبیر کیا تھا (اور جدید تجزیہ کا اُسے "تفرقی" یا تفریقی کہتے ہیں) ۔ (٤) جسم کے کسی حصے یا کسی عضو کی طرف خون ؛ خونناب (سیرم) وغیرہ کا کثیر بہاؤ یا دوران نیز اس طرح بہنے والے خون یا خونناب ۔ (٥) خون، فضلات کو پاخانے کے ساتھ یا کسی دوسرے طور پر کثیر اور غیر طبعی اخراج ؛ جریان یا سیلان ؛ پیچش ؛ اسہال ۔ (٦) Fluxious کونیوٹنی احصا کے نام کے طور پر استعمال کیاجاتا ہے ؛ خفیف سے خفیف مقدار، چھوٹی سے چھوٹی مقدار ؛ بے انتہا خفیف مقدار ۔ (۷) (طبیعیات) اماعت ؛ پگھلاؤ (ریاضی) تفاضل ؛ (طب) جریان ؛ نزف الدّم ۔

**Method of fluxians :** کسی بہتی ہوئی چیزکی مقدار یا جسامت میں اضافے کی شرح یا تناسب معلوم کرنے کا طریقہ ۔

**Fluxion-structure : (n)** (ارضیات) بلور ؛ بلور نما پتھروں یا کسی چٹان کے ذرّات کی لہر یا خطوط میں ترتیب جو انجماد سے پہلے پوری چٹان کی داخلی حرکت کی نشان دہی کرتی ہے ؛ اسے Flow Structure بھی کہتے ہیں ۔

**Fluxional : (a)** (ریاضیات) کسی بہتی ہوئی چیز کی مقدار یا جسامت میں اضافے کی شرح یا تناسب کا یا اُس سے متعلق ؛ اس نظریے کا یا اُس سے متعلق ؛ بہاؤ یا بہنے سے متعلق ؛ بہنے والی یا سیّال چیز سےمتعلق ؛ (ریاضی) تفاضلی ۔

**Fluxionary : (n)** (ریاضیات) کسی بہتی ہوئی چیز کی مقدار جسامت میں اضافے کی شرح یا تناسب کا یا اُس سے متعلق ؛ مسلسل متغیر ہونے والا ؛ پیہم متغیر ؛ متغیر فطرت والا ؛ (ریاضی) تفاضلی ۔

**Fluxionist : (n)** بہتی ہوئی چیز کی مقدار یا جسامت میں اضافے کی شرح یا تناسب کا ماہر ریاضی داں ؛ اس قاعدے سے لے کر کام لینے والا ماہر ریاضیات ۔

**Fluxometer : (n)** (طبیعیات) فلکس میٹر ؛ فلکس پیما ؛ (الیکٹرک انجینیئرنگ) مقناطیسی نفاذ پیما ؛ فلکس پیما ۔

**Fly : (n) [OE. 'fleoze,' 'flyze.']** (۱) مکھی ؛ مگس دوپروں والے یا دو بازوئی کیڑے یا حشرات ۔ (۲) پودوں کی ایک بیماری جو بعض مکھیوں سے پیدا ہوتی ہے ۔ (۳) وہ مکھی یا کیڑا جس کومچھلی کےشکارمیں چارہ کے طور پر استعمال کرتےہیں ۔ (٤) (کسانوں اور باغبانوں کی زبان

میں) پودوں یا جانوروں کو نقصان پہنچانے والے کیڑے ؛ ہاپ خور ؛ آلو خور یا بھیڑوں کا خون چوسنے والی مکھی، نیز ان مکھیوں سے پیدا شدہ بیماری ۔ (٥) ایک مصنوعی مکھی یا بنسی میں اس طرح کیڑا پہنایا ہوا جو دیکھنے میں صرف کیڑا ہی معلوم ھو ۔ (٦) (طباعت) چھپائی والی مشین سے کاغذ کے تختوں کو ہٹانے والا شخص ، نیز اب مشین کا وہ حصہ یا پرزہ جو یہ کام کرتا ھے ۔ (۷) (میکانیت) آنکڑا ؛ کانٹا (انجینیئرنگ) اُڑ پہیا ۔

**A fly in the ointment :** ایک معمولی (خفیف) بات جو عیش و آرام یا کیف و مسرت کو خراب کردے ، مزہ کو کر کرا کردے ۔

**Biting fly : (n)** (حیوانیات) گزندہ مکھی ۔

**Black fly : (n)** (امریکا) سیاہ مکھی ؛ مکھی کی ایک قسم جس کے کاٹنے سے بہت تکلیف ھوتی ھے ۔

**Blister fly :** (حیوانیات) تیلنی مکھی ؛ ذرّاح ۔

**Door flew open :** دروازہ یکایک کھل گیا ؛ زور سے کھُل گیا ؛ چوپٹ کھل گیا ۔

**Glass etc flies :** شیشہ وغیرہ ٹکڑے ٹکڑے ھو کر بکھر جاتا ھے ؛ ریزہ ریزہ ھو جاتا ھے ۔

**Hessian fly :** ایک قسم کی مکھی جس کا پہل روپ گیہوں کےلئے انتہائی تباہ کن ہوتا ھے ؛ اس کی وجہ تسمیہ اس غلط مفروضے پر ھے کہ یہ مکھیاں جنگ آزادی کے دوران Heassian افواج کے ساتھ امریکا آگئی تھیں ۔

**Horse fly : (n)** (حیوانیات) گھُڑ مکھی ۔

**House fly : (n)** (حیوانیات) گھریلو مکھی ۔

**Spanish fly : (n)** سبز چمك دار کیڑا جسے قوت باہ کے لئے استعمال کرتے ہیں ؛ سون مکھی ۔

**There are no flies on :** کسی شخص یا شے کی قابلیت یا کمال کی تعریف ؛ اس میں کوئی بات نہیں ؛ اس میں کوئی عیب نہیں ؛ اس کے بارے میں کوئی مشتبہ بات نہیں ؛ (ابتداً امریکی عامیانہ)۔

**To break crush a fly upon the wheel :** جس قدر قوت مختلف صرف کرنے کی واقعی ضرورت ھو اُس سے زیادہ صرف کرنا یا قوت ضائع کرنا ۔

**Tsetese- fly :** منطقہ حارہ اور جنوبی افریقہ کی ایک قسم کی مکھی جس کے کاٹنے سے گھوڑے اور دوسرے گھریلو جانور مرجاتے ہیں ۔

**Fly : (n) [OE. f. Fly (v)]** (۱) اڑان ؛ پرواز ؛ وہ فاصلہ جتنی دور تک اڑا جائے ؛ حرکت ؛ روانی ۔ (۲) تیز مسافرگاڑی ؛ خصوصاً ایک ہلکی گاڑی جو ۱۸۱۶ء میں برنٹن میں رائج کی گئی تھی ؛ پہلے آدمی اسے کھینچتے تھے، بعد میں ایک گھوڑے کے ذریعہ ؛ یك گھوڑے والی کرائے کی گاڑی ۔ (۳) (لباس) کپڑے کا پردہ یا پٹی ؛ جو بٹن یا کاجوں کے اوپر رہتا ھے یا جس میں کاج بنائے جاتے ہیں ؛ کپڑے کا دامن ؛ خیمے کے دروازے کا پردہ ؛ خیمے کے کپڑے کا ایك ڈھلواں حصہ ۔ (٤) جھنڈے کا وہ حصہ جو اپنے ڈنڈے سے سب سے زیادہ دور ھو ؛ نیز جھنڈے کا عرض ڈنڈے سے کپڑے کے انتہائی کور تك ۔ (٥) (جمع، تھیٹر) پردہ اور اسٹیج کے درمیان کا فاصلہ ؛ اسٹیج کے اوپر کی جگہ ۔ (٦) گھڑیوں کی اور مشینوں کی رفتار کو باقاعدہ رکھنے والی ترکیب یا پرزہ ؛ کل ؛ جملہ ۔ (۷) (بیس بال) ضرب لگانے کےبعد گیند کی اُڑان جب تك وہ زمین پر نہ آجائے ۔ (۸) (تیکنیکل) (جہاز رانی) صفحہ قطب نما؛ کمپاس کارڈ ۔ (۹) وزنی گھیر والا فاضل پہیا ؛ وزنی بازوں کا جوڑا یا دوسری ایسی ہی ترکیبیں جو مشین کی رفتار کو باقاعدہ رکھنے کےلئے استعمال کی جاتی ہیں ۔ (۱۰) بھوسی اُڑانے والاپنکھا؛ دُھننے والی مشین کے بیلن یا اُستوانے ؛ بننے والی مشین میں پھرکی دار بیلن کا دوسرا نام ۔ (۱۱) (کتان) وہ بازو جو تاگہ بننے کے لئے تکلی کو گھماتے ہیں یا تاگالپٹینے کےلئے ریل کو گھماتے ہیں ۔ (۱۲) (بنائی میں) کھٹکا (دستی کتائی میں) ؛تکلی ؛ تکلہ ۔ (۱۳) پیانو کی کنجیوں کو ڈھانکنے والا قلابہ دار تختہ (جب استعمال نہیں کیا جاتا) ۔ (۱٤) ردّی روئی؛ بیکار روئی ؛ نا قابل استعمال روئی کا چھاتن ۔

**High flown : (a)** سرفراز ؛ عالی مقام ؛ پر تکلف ؛ مبالغہ آمیز ؛ بلند آہنگ ۔

**On the fly :** بحالت پرواز ؛ متحرك ۔

**The bird is flown :** چڑیا اُڑچکی (مجازاً) جس شخص کی تلاش تھی یا جو قبضے میں تھا وہ بھاگ گیا ؛ نکل بھاگا ؛ موقع ہاتھ سے جاتا رہا ۔

**To let fly :** (میزائل) چھوڑنا ؛ میزائل سے مارنا ؛ فائر کرنا ؛ گولی مارنا یا گولی چلانا ؛ نیز

مجازاً : (جهاز رانی) (بادبان کو) اُڑنے کےلئے ڈهیلا یا کهلا هوا چهوڑ دینا ؛ (بادبان) لگانا ؛ مستول کی چوٹی تک لے جانا؛ پهیرانایا لہرانا (جهنڈا) ۔

To make fly : (باز یا کبوتر وغیرہ کو) اڑانا ۔

To make sparks fly : چنگاریا ں اڑانا ؛ شرارے بکهیرنا ؛ شرر افشاں هونا ۔

To make the money fly : بہت جلد روپیہ خرچ کر ڈالنا ۔

Fly : (v) [OE. fleozn, flozen.] (بول چال اور معمولی نثر میں Flee کو Fly پرترجیح دی جاتی هے لیکن Fled پر Flew یا Flown کو ترجیح نہیں هے)۔ (۱) هوا میں پروں کے ذریعہ سے حرکت کرنا ؛ اڑنا ؛ پرواز کرنا ؛ (مجازاً) شہرت خبر وغیرہ کا پهیلنا یا مشہور هونا ۔ (۲) (کبهی کبهی) اڑجانا ؛ بهاگ جانا ؛ فرار هو جانا ؛ روانہ هو جانا ۔ (۳) هوائی جهاز سے سفر کرنا ؛ هوائی جهاز چلانا ۔ (٤) هوا میں تیزی سے بلند هونا ؛ گذرنا ؛ (شئی پر سے) صاف کود جانا ؛ پهلانگ جانا ۔ (۵) (چڑیوں کو) اڑانا ؛ چهوڑنا ۔ (٦) (شاهین بازی) شاهین کا، پرواز کے ذریعہ (شکارپر) حملہ اور هونے کے لئے صحیح پوزیشن پر آنا ، (شاهین باز کا) شاهین کو اڑا کر حملہ کرانا ؛ شاهین کے ذریعہ (شکار کا) تعاقب کرنا ؛ نیز شاهین کا شکار کے تعاقب میں جانا ۔ (۷) اڑانا ؛ پرواز کرنا ؛ پرواز کا سبب هونا ۔ (۸) (جهنڈے ، بال ، لباس وغیرہ کا) هوا میں پهڑپهڑانا ؛ بلنا ؛ لہرانا ؛ اُڑنا ؛ لہرانا مستول کی چوٹی پر (بادبان کو) یا بانس کے اوپری سر سے پر جهنڈے کو لےجانا ؛ پهیرانا؛ کهولنا ؛ لہرانا ۔ (۹) سرعت سے چلنا، سفر کرنا یا گذرنا خصوصاً وقت کا ۔ (۱۰) بہ عجلت سفر کرنا ؛ جهپٹ کر جانا؛ تیزی سے گذرنا ؛ قلانچ مارنا؛ کودنا ؛ جلدی سے لے جانا ۔ (۱۱) چیزوں کو ، اچانك یا جهٹکے کے ساتهہ ڈهکیل دینا ؛ نکال دیا جانا ؛ باهر کر دیا جانا ؛ پهینك دیا جانا (روپے کا) تیزی سے خرچ هونا؛ تیری سے خرچ کرنا یا صرف هونا ؛ اسراف زر ؛ پرواز زر ۔ (۱۲) اچانك ٹوٹ جانا ؛ دفعتاً توڑ دینا ؛ چور چور کردینا ؛ ریزہ ریزہ کرنا یا هونا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کر دینا ۔ (۱۳) (جهاز رانی) (هوا کا) اچانك رخ بدل دینا؛ پلٹنا یا پلٹ جانا۔ (۱٤)بهاگ جانا (مثلاً خطرے سے) ؛ روانہ هو جانا ؛ پرواز کرجانا؛ اچانك پیچهے ہٹ جانا ؛ خود کو پیچهے کهینچ لینا ؛ رخصت هو جانا ؛ کسی کو بهگا دینا ؛ فرار کر دینا ؛ غائب هو جانا؛ دوڑکر بهاگ جانا؛ دور ہٹ جانا؛ دور رہنا؛ پر هیز کرنا احتراز کرنا؛ الگ رہنا ؛ بچنا؛ حذر کرنا ۔ (۱۵) دفعتاً زبر دستی نکال دیا جانا ؛ بهگا دیاجانا ۔ (۱٦) (پتنگ) اڑانا۔ (۱۷) سخت الفاظ استعمال کرنا یا بندوق کی گولی کی طرح ان کو زبان سے نکال کر سننے والے کو مجروح کر دینا ۔

As the crow flies : بخط مستقیم ۔

To fly a kite : (اصطلاحاً) دست گرداں ہنڈیوں کے ذریعہ سےروپیہ قرض لینا ؛ یہ معلوم کرنا کہ هوا کس طرف چل رهی هے ۔

To fly a bill : (روز مرہ یا عامیانہ) دست گرداں ہنڈیوں کے ذریعہ سے روپیہ قرض لینا ۔

To fly open, to up : اُڑجانا ؛ اُڑ کر بکهر جانا یا پهیل جانا ۔

To fly at (soar at) : (باز کا) هوا میں اُڑ کر کسی چیز پر (یا پرند پر) حملہ کرنا ۔

To fly at higher games : زیادہ بلند حوصلے رکهنا ؛ زیادہ همت رکهنا ۔

To fly at, on, upon : تیزی سے جهپٹنا ؛ غضبناك طورپر حملہ کرنا ؛ ٹوٹ پڑنا ؛ قهر بار هونا (ادبی اور مجازی معنوں میں) ۔

To fly by night : ایسا شخص جو رات کے وقت هوا خوری اور سیر وتفریح کےلئے باهر جاتا هو یا جو رات میں بهاگ جائے ۔

To fly from : (کسی شخص کے پاس سے، کسی جگہ سے، خطرے یا خطرناك چیز سے) بهاگ جانا ؛ فرار هو جانا ۔

To fly high : (اصطلاحاً) بڑے بڑے منصوبے گانٹهنا ؛ خواهش کرنا ۔

To fly high /-low : (۱) نشانہ لگانا ؛ شست باندهنا ؛ یالگانا ۔ (۲) پر هیز کرنا ؛ احتراز کرنا ؛ الگ رہنا ؛ دور رہنا ۔ (۳) بزرگ هونا ؛ رتبہ اور منزلت میں بڑا هونا ؛ صاحب فضیلت هونا ؛ مشهور و معروف هونا ۔

To fly in aircraft : آلات هوائی یا هوائی جهاز میں اڑنا۔

Fly in or into (a passion, raptneves) : بھڑک اٹھنا : مشتعل ہونا ؛ غصے سے مشتعل ہونا ؛ وجد ، سرمستی یا جذبہ کی حالت پیدا ہوجانا؛ لطف یا مزہ میں بیخود ہو جانا (کسی چیز سے ہو کر) : دفعتاً گذر جانا ۔

To fly in the face of : سامنا کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ گستاخی کرنا ۔

To fly off : (۱) شروع کرنا ؛ آغاز کرنا (کسی مہم وغیرہ کا) ۔ (۲) بغاوت کرنا ؛ (مجازاً) دوسری راہ اختیار کرنا ؛ خلاف ورزی کرنا ؛ پھر جانا (کسی معاہدے وغیرہ سے) ؛ عہد شکنی کرنا ۔

To fly out : (۱) جھپٹ کر نکل بھاگنا ؛ تیزی سے نکل بھاگنا ۔ (۲) پھٹ پڑنا ؛ غضبناک ہوجانا ؛ بےقابو ہو کر سخت کلامی کرنا یا کوئی شدید کاروائی کر گزرنا ۔

To fly to arms : ذوق وشوق کے ساتھ؛ جوش کے ساتھ ہتھیار اُٹھانا؛ جنگ پر آمادہ ہونا ؛ آمادۂ پیکار ہونا ۔

To fly up in the wind : پتوار چلانےوالوں کی غفلت سے جہاز کے اگلےحصہ کا اچانک ہَوا کے رخ پر آجانا ۔

Fly : (v) (۱) ہَوا میں پروں کے ذریعہ حرکت کرنا ؛ اُڑنا ؛ پرواز کرنا ۔ (۲) ہَوا میں تیزی سے بلند ہونا؛ گزرنا ؛ (شئی پر سے) صاف کود جانا ؛ پھلانگ جانا ۔ (۳) (پتنگ) اڑانا ۔ (٤) جھنڈے ، بال، لباس وغیرہ کا ہوا میں پھڑ پھڑانا ؛ ہلنا ؛ لہرانا ۔ (٥) بہ عجلت سفر کرنا ؛ جھپٹ کر جانا ؛ تیزی سے گزرنا ؛ قلانچ مارنا ؛ کودنا ؛ جلدی سے جانا ۔ (٦) دفعتاً زبردستی نکال دیا جانا ؛ (۷) سخت الفاظ استعمال کرنا یا بندوق کی گولی کی طرح ان کو زبان سے نکال کر سننے والے کو مجروح کرنا ۔

Fly : (v) [f.Fly (n) .] کسی چیز پر انڈے دینا، گرانا ؛ مکھیوں کے ذریعہ پھیلنا ؛ ایک گھوڑے والی کرایہ گاڑی سے سفر کرنا یا اس پر مال لانا لے جانا ۔

Fly : (a) [Origin unkn.] (۱) (عامیانہ) خبر دار ؛ ہوشیار ؛ واقف ؛ چوکس ؛ ماہر جاننے والا ؛ چتر؛ سیانا ۔ (۲) (انگلیاں) تیز ؛ پھرتیلی ؛ چست ؛ ماہر ؛ مشاق ۔

Fly-agaric : (n) ایک قسم کا پودا بال چھڑ ؛ سنبل الطیب ؛ سنبل ہندی ؛ (نباتیات) مگس کھمبی ۔

Fly away : (n) (۱) طیار ؛ اڑنے والا ؛ پرواز کرنے والا ؛بھاگنے والا ؛ فراری ؛ جھپٹ کر گزرجانے والا ؛ ٹوٹ پڑنے والا ۔ (۲) (جہاز رانی) سراب فریب نظر ؛ نظر کا دھوکا ؛ پر فریب طور پر زمین ؛ نظر آنا ؛ نیز نیم اسم معرفہ (Cape fly away) ۔

Fly away : (a) آمادۂ پرواز ؛ مائل پرواز ؛ آمادۂ فرار ؛ لائق پرواز ؛ (اشیاء لباس وغیرہ) ڈھیلا ڈھالا ؛ لٹکتا ہوا جھولتا ہوا؛ لہراتا ہوا؛ غیر رسمی؛ (اشخاص) وہمی ؛ اڑنچھو ؛ متلون المزاج ؛ بے ہنگم ؛ غیر محتاط ؛ مسرف ؛ غالی ۔

Fly back : (n) (طبیعیات ) واپسی پرواز ۔

Fly back time : (n) واپسی پرواز وقت ۔

Fly-ball : (n) گیند جسے اڑان کی حالت میں پکڑا جا سکے ۔

Flybane : (n) (۱) پودوں کانام ؛ ایک پودا جس کے تنکے چپک دار ہوتے ہیں ؛ مکھی چوس ؛ مگس گیر ؛ مکھی پکڑ ۔ (۲) ایک سدا بہار خوشبو دار بوٹی ۔ (۳) ایک قسم کی کھمبی ؛ ککر متّا ۔ (٤) مکھیاں مارنے کا زہر ۔ (٥) ایک قسم کا پودا؛ بالچھڑ ؛ سنبل الطیب ؛ سنبل ہندی (نباتیات) ۔

Fly bill : (n) اشتہار جو بکھیرنے؛ اڑانے یا شائع کرنے کےلئے ہو ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Fly-bird : (n) ایک قسم کی چڑیا جس کے پروں سے اُڑتے وقت غن غناہٹ کی آواز پیدا ہوتی ہے ۔

Fly-bitten : (a) مکھیوں کا کاٹا ہوا مگس زدہ ؛ مکھیوں کا ڈنک مارا ہوا ؛ نیش زدہ ۔

Fly-blister : (n) (طب) خشک کی ہوئی سون مکھی کا لیپ یا پلاستر ؛ جسم پر آبلے یا چھالے پیدا کرنے والی دوا کا لیپ ؛ کنتھرائیڈ کا لیپ یا پلاستر ۔

Fly-block : (n) (جہاز رانی) نچلےبادبادن میں جُڑا ہوا بلاک یا لکڑی کا کندا ۔

Fly-blow : (n) مانس مکھی کا انڈا یا لاوا ؛ مکھی کا انڈا ؛ بیضۂ مگس (گوشت وغیرہ پر) ؛ (حیوانیات) مکھی کا انڈا ؛ تخم مگس ۔

Fly-blow : (v) (۱) (مکھیوں کا) (گوشت وغیرہ پر)انڈے دینا ؛ خفیہ طور پر فاسد کر دینا ؛ خراب کر دینا ؛ سڑا دینا ؛ داغ لگا دینا ؛ آلودہ کر دینا ؛ ملوث کر دینا (خاص کر مجازاً) ۔ (۲) (مکھیوں کا) انڈے دینا ۔

**Fly-blown** : (n) (۱) (گوشت) جس میں مکھی کے انڈے پڑ گئے ہوں ؛ مکھی کے انڈوں سے بھرا ہوا ؛ خراب ؛ زہریلا ؛ داغ دار ؛ آلودہ ؛ گندہ ؛ سڑا ہوا ؛ متعفن ؛ نیز مجازاً ۔ (۲) (عامیانہ) پٹے ہوئے ؛ سرشار ؛ مست ؛ متوالا ؛ مخمور ؛ شرابی ؛ بدمست ؛ نشہ ۔

**Fly boat** : (n) [app. adf. DU. vliboot-.] (۱) تیز رو کشتی جو خصوصاً ساحلی تجارت میں استعمال کی جاتی تھی ۔ (۲) (تاریخ) جنگی مقاصد یا سمندری کھوج میں استعمال کی جانے والی تیز رفتار کشتی ۔ (۳) نہر پار کرنے والی تیزرو کشتی ۔

**Fly-book** : (n) وہ بٹوا یا ڈبیا جس میں وہ مصنوعی مکھیاں رکھی جاتی ہیں جس کو مچھلی کے شکار میں کانٹے پر لگاتے ہیں ۔

**Fly bridge** : (n) فوجی مقاصد کے لئے عارضی پل ؛ (انجینیئرنگ) عارضی پل ۔

**Fly case** : (n) حشریات کی پوشش ؛ اُن کے جسم کا اوپری ڈھکن خصوصاً بھنورے کی قسم کے کیڑوں کے بازووں کا بیرونی خول ۔

**Fly-catcher** : (n) (۱) مکھی پکڑنے کا جال ۔(۲) مگس گیر ؛ مکھی پکڑنے والا ۔ (۳) ایک قسم کی مکھی مار چڑیا ۔ (٤) مکھیاں پکڑنے والا مکڑا ۔ (٥) (حیوانیات) مگس مار چڑیا ؛ مگس گیر ۔

**Fly coach** : (n) تیز رفتار مسافر گاڑی خصوصاً ایک ہلکی گاڑی جو ۱۸۱٦ء میں برانس میں رائج کی گئی اور جسے ابتداً آدمیوں کے ذریعہ کھینچا جاتاتھا اور بعد میں ایک گھوڑے والی چھت دار گاڑی جو کرایہ پر چلائی جاتی تھی ۔

**Fly-dung** : (v) [f. Fly,+Dung. v.] (۱) (رنگائی) مجیٹھ سے رنگنے کے دوران کپڑے کو ایک خاص قسم کے محلول میں پہلی بار ڈبو کر نچوڑنا ۔

**Fly-fish** : (n) مکھی کو بطور چارہ استعمال کر کے مچھلی کا شکار کرنا ؛ (حیوانیات) اُڑن مچھلی ۔

**Fly-fisher** : (n) مکھی کو بطور چارہ استعمال کر کے مچھلی کا شکار کرنے والا ۔

**Fly-fishing** : (n) مکھی کے چارے سے مچھلیوں کا شکار ۔

**Fly-flap** : (n) مکھیاں اڑانے اور مارنے کا ایک چپٹا آلہ ؛ مگس راں ۔

**Fly-flap** : (v) مکھیاں اڑانے والے چپٹے آلے سے مارنا ؛ پیٹنا ؛ چابک لگانا ؛ کوڑے مارنا ؛ زد و کوب کرنا ۔

**Fly-flapper** : (n) مکھیاں مارنے والے آلے سے مکھیوں کو بھگانے والا ؛ مکھیاں اُڑانے اور مارنے کا ایک چپٹا آلہ ۔

**Fly fungus** : (n) (نباتیات) مگس کھمبی ؛ فطر مگسی ۔

**Fly governor** : (n) وزنی گھیر والا فاضل پہیا؛ وزنی بازوں کاجوڑا یا دوسری ایسی ہی ترکیبیں جو مشین کی رفتار کو باقاعدرکھنے کے لئے استعمال کی جاتی ہیں ۔

**Fly honey suckle** : (n) (۱)ایک قسم کی بیل جس کےپھول زرد، خوشبو دار اور بگل نما ہوتے ہیں ۔ (۲) Halleris کی ایک قسم؛ ایک قسم کا پودا ۔

**Fly hook** : (n) چارا لگی ہوئی بنسی، جس میں مکھی کو بطور چارہ لگایا گیا ہو ۔

**Fly in amber** : (n) عجیب و غریب آثار قدیمہ ۔

**Fly-leaf** : (n) کتاب کے شروع اور آخر کا خالی ورق ؛ گشتی چٹھی کا سادہ ورق ؛ سر ورق ۔

**Fly line** : (n) مکھیوں کا چارا ڈال کر مچھلیاں پھنسانےوالی ڈور ۔

**Fly man** : (n) کرایہ گاڑی چلانے والا ؛ وہ شخص جو تھیٹروں میں پر دوں کی رسیاں کھینچنے پر مقررھوتا ھے ۔

**Fly-net** : (n) [OE. fleshnet.] جالی جو گھوڑوں پر ان کو مکھیوں سے بچانے کےلئے ڈالی جاتی ھے ؛ مکھیوں یا کیڑوں سے بچاؤ کی خاطر لگائی جانے والی جالی ۔

**Fly-netting** : (n) باریک جال دار سوتی کپڑا جو پہلے دریچوں کے پردوں کےلئے استعمال ھوتا تھا ۔

**Fly-nut** : (n) ایک گری دار میوہ یا سختہ جس کے بازو ھوتے ہیں ؛ بازو دار سختہ ۔

**Fly on wheel** : (n) ایسا شخص جو اپنے اثر کا غلط اندازہ کرے (جس قدر ھو اُس سے زیادہ سمجھے) ؛ بر خود غلط ۔

**Fly orchid/-orchis** : (n) ایک قسم کے پودے کا نام ۔

**Fly paper : (n)** مکھیوں کے مارنے کا زہر اور گوند لگا ہوا کاغذ ؛ مکھی مار کاغذ ۔

**Fly powder : (n)** مکھی مار سفوف ؛ ایک قسم کا پاؤڈر جسے مکھیوں کو مارنے کےلئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

**Fly press : (n)** (جلد سازوں اور مطبع والوں کے استعمال کےلئے) شکنجہ جو وزنی گھیر والے پہیے کے ذریعہ کام کرتا ہے ۔

**Fly proof : (n)** مانع مگس ؛ مکھی روک ۔

**Fly punching -press : (n)** آرا اور دوسرے دندانہ دار اوزاروں میں دانت بنانے والی مشین ۔

**Fly rail : (n)** میز کا وہ حصہ جو لٹک تختے کو سہارا دینے کےلئے باہر نکل آتا ہے ۔

**Fly rod : (n)** مچھلیاں پھنسانے والی چھڑ ۔

**Fly snapper : (n)** (امریکا) بعض مگس خور پرندوں کا نام ۔

**Fly speck/-spot : (n)** کسی کیڑے کےفضلے سے پیدا شدہ دھبا ۔

**Fly table : (n)** لٹکتے تختے والا ٹیبل ؛ ایسا ٹیبل جس میں جھولتا ہوا یا لٹکتا ہوا تختہ ہو ۔

**Fly-the- garter : (n)** ایک قسم کا کھیل ۔

**Fly title : (n)** عام سر ورق یا عنوان کے سامنے نصف عنوان یا وہ جو کسی کا م کو حصوں میں یا کسی تصنیف کو ابواب میں تقسیم کرتا ہو ۔

**Fly-trap : (n)** (۱) مکھیوں کو پکڑنے کا پھندا ۔ (۲) ایک قسم کا مگس گیر پودا ؛ (نباتیات) مگس گیر ؛ خالق الکلب ؛ حشرہ گیر ۔

**Venus's fly trap :** (نباتیات) زُہری مگس گیر ۔

**Fly water : (n)** مکھیوں کو مارنے کے لئے سنکھیا کا محلول یا کاسیا چھال کو جوش دے کر نکالا ہوا عرق ۔

**Fly weevil : (n)** (امریکا) غلّوں میں لگنے والے عام کیڑے ؛ پنکھی ، کیڑی ، گھُن وغیرہ ۔

**Fly weight : (n)** وہ مکا باز جس کا وزن آٹھ اسٹون ہو ۔

**Fly-wheel : (n)** مشینوں کا ایک بڑا پہیا جس میں بھاری دندانے ہوتے ہیں اور جو مشین کی رفتار کو باقاعدہ رکھنےیااُس کی قوت کومحفوظ کرنے کےلئےلگایا جاتا ہے ؛ (طبیعیات) رفتار پرور پہیا؛ (انجینیئرنگ) اُڑ پہیا ؛ فلائی وہیل ۔

**Fly-whisk : (n)** مکھیاں اڑانے کا ایک آلہ ؛ چوہری ؛ آلہء مگس رانی ؛ (تاریخ) مورچھل ؛ چنور ۔

**Flyer/Flier : (n)** (۱) پرندہ وغیرہ جو اڑتا ہے ۔ (۲) (جانور یا سواری) جو غیرمعمولی رفتارپر (تیز) رواں ہو ؛ غیر معمولی رفتار سے تیز چلنے والا (گھوڑا، جہاز، مچھلی وغیرہ) ۔ (۳) (شخص) ہَواباز؛ آلات ہَوائی میں اڑنے والا ۔ (٤)پھلانگ؛ چھلانگ ۔ (٥) اڑنے والا ؛ تیار ؛ طاہر ؛ پرندہ ؛ پرواز کرنے والا ؛ ہَوا میں اڑتی ہوئی کوئی چیز ۔ (٦) مشین کے اُن پرزوں پر اطلاق ہوتا ہے جن کی گردش بہت تیز ہوتی ہے ؛ شیخ داں کی حرکت کو باقاعدہ رکھنے والا پرزہ ؛ پون چکی کا باد بان یا باد گیر ۔ (۷) کتائی مشین کا وہ پرزہ جو ڈھاگے کو بانٹتا ہے اور ہٹ جانے کے بعد اُسے ریل میں لپیٹتا ہے ۔ (۸) سیڑھیوں یازینوں کا سلسلہ جو ایک ہی سمت میں چلا گیا ہو ؛ (امریکا) چھوٹا اشتہار ؛ دستی چِٹھی؛ دستک ۔ (۹) (طباعت) ایک متحرک چھڑ جس میں انگلیاں سی بنی رہتی ہیں اور جو کاغذ کے تختے کو ٹیپ سے ہٹا کر ڈیلیوری ٹیبل پر پہونچاتا ہے ۔ (۱۰) (امریکا) پھلانگ ؛ چھلانگ ؛ اڑان؛ جست ۔ (۱۱) فوری نفع کے اُمید پر کسی ایسے شخص کے ہاتھ سٹے پر مال فروخت کرنا جو باقاعدہ خریدے ۔ (۱۲) بھگوڑا؛ بھاگنے والا ؛ بھگیڑو ؛ فراری ۔

**High flyer :** (پرندہ) اونچا (اڑنے والا)؛ بلند پرواز ۔

**Poor flyer :** کم اڑنے والا ؛ کوتاہ پر واز ۔

**Flying : (n)** (۱) اڑنے یا پرواز کرنےکا عمل ؛ اڑان ؛ پرواز ؛ طیرانیت ۔

**Flying : (n)** (۱) اڑنے والا ؛ اڑتے ہوئے ؛ پروں یا پنکھوں کے سہارے ہَوا میں چلنے والا ؛ پرواز کرنے والا ؛ طیّار ؛ طائر ؛ ہَوا باز ؛ اُڑان ؛ طیران ؛ اُڑن ۔ (۲) ایسی حرکتیں کرنے والا جیسی پرواز کی حالت میں کی جاتی ہیں ۔ (۳) (عرف نام) Bar badoes کے باشندے ۔ (٤) بعض کیڑوں، مچھلیوں، رینگنے والے جانوروں یا چوپایوں (مینڈک وغیرہ) کے ناموں کے ساتھ آتا ہے جو اپنے بعض مخصو ص زوائد (زائد اعضاء) کے ذریعے اڑان یاپروازجیسی چھلانگیں لگاتے یا

حرکتیں کرتے ہیں ۔(۵) ہَوا میں (تیزی سے) گذرنے والا ۔(٦) آزاد اور معلق ؛ ڈھیلا ڈھالا ؛ لٹکتا ہوا؛ جھولتا ہوا ؛ لہراتا ہوا؛ ہلتا ہوا؛ پھٹپھٹاتا ہوا ؛ پھڑ پھڑاتا ہوا ؛ جنباں ؛ لرزاں پر مارتا ہوا ؛ پر جھاڑتا ہوا ؛ آزاد بہتا یا (ہَوا میں) تیرتا ہوا ۔(۷) تیزی سے گزرنے یا سفر کرنے والا ؛ لپک کر جانے والا ؛ سرعت سے گذرنے یا سفر کرنے والا؛ جھپٹ کر گذرجانے والا ؛ تیز رو ؛ تیز رفتار؛ پرواز کنندہ ؛ سریع ؛ گذرتا ہوا ؛ گذرجانے والا ؛ عاجلانا ؛ ناپائدار ؛ دم بھر کا ؛ ذرا دیر کا ؛ سر سری ؛ عارضی ؛ آنی جانی ؛ ایک لحظہ کا ؛ نیز جلدی میں تعمیر کیا ہوا ؛ بنایا ہوا ؛ وقتی ؛ عارضی؛ ہنگامی ۔(۸) اڑنے والی ؛ مشہور ہو جانے والی ؛ تیزی سے پھیلنے والی (بات، افواہ، منگھڑت کہانی وغیرہ) جو بغیر کسی معقول یا معینہ معتبریت کے گشت کرتی یا پھیلتی ہے ۔(۹) بھاگنے والا ؛ بھگیڑو ؛ بھگوڑا ؛ فراری ؛ فرار ہوجانے والا ؛ بچ کر نکل جانے والا ؛ غائب ہوجانے والا ؛ پرہیز کرنے والا ؛ ادب کرنے والا ۔

**With flying colours :** (مجازاً) کامیابی و کامرانی کے ساتھ ؛ کامیاب ہو کر ؛ فتح و کامرانی کا نشان لئے ہوئے ۔

**Flying artillery : (n)** ایسافوجی دستہ جسے اپنی نقل وحرکت میں سرعت سے تغیر لانے کی تربیت دی گئی ہو ۔

**Flying boat : (n)** ایک قسم کا آلہء ہَوائی جو سمندر پر بھی تیر سکتا ہے ؛ چونکہ اس کا چوکھٹا کشتی نما ہو تا ہے ۔

**Flying bridge : (n)** فوجی مقاصد کےلئےعرضی پُل ؛ (انجینیئرنگ) عرضی پُل ۔

**Flying butteress : (n)** دیوار کا ایسا پشتہ جو فیل مایہ سے دیوار تک ڈھلواں اور عموماً محراب دار ہو ۔

**Flying camp : (n)** (١) عارضی فوجی کیمپ ۔(٢) فوجی کمپنی ؛ اسکواڈرن یا دیگر دستے جو جلد جلد جگہ بدلنے یا ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے کےلئےتیارکئےگئےہوں ۔ (٣)پیدل اورسواروں کا دستہ جو میدان میں رہتا ہے یا جو چلتارہتا ہے ۔

**Flying cat : (n)** (١) ایک قسم کی اڑنے والی گلہری ۔ (٢) مڈغاسکر کے بندر کی قسم کا دودھ پلانے والا شب رو جانور جو اڑتا بھی ہے ۔

**Flying circus : (n)** (١) فوجی کاروائی میں مشغول طیاروں کی گردش یا گرداں ترتیب ۔(٢) عوامی نمائشی پرواز میں مشغول ہَوا بازوں کا ایک منظم گروپ ۔

**Flying club : (n)** بزمِ ہَوا بازی ۔

**Flying coach man : (n)** آسٹریلیا کا ایک سیاہ و زرد شہدخور جانور ۔

**Flying colours : (n)** مکمل کامیابی ۔

**Flying column/-squadron : (n)** فوج یا پولس کا دستہ جو تیز نقل و حرکت کرسکے ۔

**Flying country/-county : (n)** (شکار) بغیر رکے ہوئےبہت دور تک دوڑ کر جانےوالا ۔

**Flying disc : (n)** اڑن طشتری ۔

**Flying doe : (n)** آسٹریلیا کی ایک سرخ مادہ کنگارو ۔

**Flying dog : (n)** ایک قسم کی اڑنے والی خوانخوار چمگادڑ جو گھوڑے ، مویشی اور سوتے ہوئے انسان کا خون پی لیتی ہے ۔

**Flying dragon : (n)** (حیوانیات) اڑن چھپکلی ۔

**Flying dutchman : (n)** جہاز رانوں کے عقیدے میں ایک بھوت ہے جو جہاز کی شکل میں نظر آتا ہے ؛ انگلستان کی بعض تیز رفتار ریل گاڑیاں ؛ ولندیزی جہاز ۔

**Flying fence : (n)** پھلانگنے والی شئی ؛ جسے ایک ہی جست میں پھلانگ دیا جائے ؛ جست ؛ پھلانگ ۔

**Flying field : (n)** ہَوائی جہاز کا میدان ؛ وہ میدان جہاں ہَوائی جہاز کے اترنے اور اڑنے کا انتظام ہوتا ہےاور (کبھی کبھی) مسافروں کےلئے پناہ گاہیں اور جہازوں کی دیکھ بھال کرنےوالوں کےلئے عمارتیں ہوا کرتی ہیں ۔

**Flying fish : (n)** (١) ماہی پرند ؛ مچھلی کی دو قسموں میں سے کوئی ایک جو اپنے پنکھ نما لمبے پروں کے سہارے ہَوا میں اوپر تک اُٹھ سکتی ہیں ؛ اڑنے والی مچھلی ۔ (٢) حوت ؛ برج ؛ مجموعہء نجوم ؛ تارا منڈل ؛ ستاروں کا ایک مجموعہ جو دیکھنے میں مچھلی جیسا معلوم ہوتاہے ؛ (حیوانیات) اڑن مچھلی ۔

**Flying fox : (n)** بڑباگل ؛ بادُر؛ پھل کھانےوالی چمگادڑوں کی ایک قسم جو آسٹریلیا اور مشرقی گرم ملکوں میں پائی جاتی ہے ؛ (حیوانیات) میوہ خور چمگادڑ ؛ بڑ باگل ۔

Flying frog : (n) ایک قسم کا دور تک اڑنے یا چھلانگ لگانے والا مینڈک ؛ مشرقی ہندوستان میں درختوں پر رہنے والے مینڈکوں کی ایک قسم جن کے پاؤں خاصے لمبے اور چوڑے ہوتے ہیں نیز انگلیاں آپس میں ایک جھلی کے ذریعہ ملی ہوتی ہیں جو اُن کے لئے پیراشوٹ کا کام کرتی ہے اور اُنہیں بڑے فاصلوں تک چھلانگ لگانے کا اہل بناتی ہے ۔

Flying glow-worm : (n) ایک قسم کا جگنو ۔

Flying gurnard : (n) ایک قسم کی اُڑنے والی مچھلی ۔

Flying handicap/-mile/-short : (n) جب دوڑ شروع کرنے کی جگہ سے پوری رفتار پر گذرا جائے ؛ دوڑ شروع کرنے کا ایک قاعدہ جس میں اس وقت سگنل دیا جاتا ہے جب مقابلین پوری رفتار میں ہوتے ہیں ۔

Flying hart/-stag : (n) ایک قسم کا بھونرا جس کے جبڑے بارہ سینگوں کی طرح پھیلے ہوتے ہیں ۔

Flying herring : (n) ایک قسم کی اڑنے والی مچھلی ۔

Flying horse : (n) (۱) اڑنے والا گھوڑا ؛ ایک دیومالائی حیوان جس کے اگلے حصے (سر، گردن ، سینہ، پر اور اگلے دو پیر) عقاب کی شکل کے اور جسم کا پچھلا حصہ گھوڑے کا ہوتا ہے ۔ (۲) چرخ ہنڈولے کی نشست جس کی شکل گھوڑے کی ہوتی ہے ۔

Flying hospital : (n) چلتا پھرتا اسپتال ؛ گشتی شفاخانہ ؛ گشتی اسپتال ۔

Flying Jib : (n) جہاز میں سب سے آگے کے مثلث بادبان سے پہلے حمّالہ (بوجھ اٹھانے والی کل) کے آگے کو نکلے ہوئے حصے میں لگا ہوا ایک ہلکا بادبان ؛ کشتی کا ہلکا چھوٹا بادبان ۔

Flying Jibboom : (n) حمّالہ کے آگے کو نکلے ہوئے حصے میں لگا ہوا ہلکا چھوٹا بادبان ۔

Flying leap/-Jump : (n) ؛ دوڑتے ہوئے چھلانگ یا جست (لگانا) ؛ دوڑ کر چھلانگ (مارنا) ۔

Flying lemur : (n) مڈغاسکر کا بندر کی قسم کا دودھ پلانے والا شب رو جانور جو اڑتا بھی ہے؛ لیمور ۔

Flying lizard : (n) (۱) ایک قسم کی اڑنے والی چھپکلی یا چلپاسہ ۔ (۲) ایک زرد رنگ کا پالتو پرندہ ۔

Flying machine : (n) (۱) ایک قسم کا ورزشی جھولا ؛ جمناسٹک کا جھولا ۔ (۲) آلہء ہَوائی؛ ایسی مشین جو ہَوا میں اڑ سکے یا کنٹرول کی جاسکے عموماً ہَوا سے زیادہ وزنی مشین جس کا انحصار حرکی قوت پر ہو ؛ پروازی مشین ؛ اڑنے والی مشین ؛ طیارہ ۔

Flying man : (n) ہَوا باز ؛ آلات ہَوائی کے ذریعہ سے اُڑنے والا ۔

Flying officer : (n) (۱) ہَوائی جہاز یا محکمہء آلات ہَوائی کا ایک افسر۔ (۲) فضائیہ کا ایک افسر جو رتبہ میں زمینی فوج کے لیفٹننٹ کے برابر ہوتا ہے ؛ (انتظامیہ) فلائنگ افسر ؛ افسر پرواز ۔

Flying party/-squad : (n) اُڑن دستہ ؛ پولس کا دستہ جو تیزی کے ساتھ تعاقب کرنے کے لئے موٹر کار استعمال کرتا ہے؛ (انتظامیہ) اُڑان دستہ ۔

Flying phalanger : (n) آسٹریلیا کا ایک چھوٹا، تھیلی دار سمندری جانور جو کسی قدر لومڑی سے مشابہ ہوتا ہے اور اڑتا ہے؛ (حیوانیات) چتر دار فلنجر ۔

Flying pig : (n) (عرف عام میں) خندقوں میں گولہ پھینکنے والی توپ کا گولہ ۔

Flying post : (n) ڈاک چوکی ؛ گھوڑے کی ڈاک ۔

Flying ring : (n) دھات کے بنے اور چمڑے یا ربر کے ڈھکے ہوئے حلقوں کے جوڑے میں سے ایک جو جمناسٹک کی ورزشوں کے لئے جھولتے ہوئے رسّوں کے سروں میں لگے ہوتے ہیں ۔

Flying sap : (n) عارضی مورچہ ؛ بید یا لوہے کی تیلیوں سے ٹوکریوں کر بہ یک وقت رکھ کر اور اُنہیں مٹی سے بھر کر محصور مقام کے گرد بنایا ہوا مورچہ جس سے محاصرین کا حملہ روکا جاسکے ۔

Flying saucer : (n) اُڑن طشتری ۔

Flying seal : (n) مہر کردہ مگر کھلا ہوا خط ؛ ایسا خط جس پر مہر تو ہو مگر بند نہ ہو ۔

Flying sheet : (n) اشتہار ؛ پمفلٹ ؛ دستی چٹھی ؛ تقسیم و اشاعت کے لئے چھپا ہوا مختصر اشتہار یا پمفلٹ ۔

Flying snake : (n) اُڑنے والا سانپ ؛ ایک چمکیلا سنہری اور سیاہ رنگ کا، درخت پر رہنے والا سانپ جو

زمین سے درخت پر یا ایک درخت سے دوسرے درخت پر (اڑنے والی گلہری کی طرح) اُڑ کر جا سکتا ھے اور جس کی زیادہ سےزیادہ اُڑان آٹھ فٹ تك ھوتی ھے ۔

**Flying speed : (n)** ھَوائی جہاز کی رفتار جو اُسے زمین سے اوپر اٹھانے کےلئے کافی ھوتی ھے ۔

**Flying squid : (n)** ایك اڑنے والی چھوٹی مچھلی جو چارے کےطورپر استعمال کی جاتی ھے ۔

**Flying squirrel : (n)** ایك قسم کی گلہری جس کی اگلی پچھلی ٹانگیں ایك کھال سے جوڑی ھوتی ہیں اور جس کے سہارے وہ ھَوا میں معلق ھوجاتی ھے؛ (حیوانیات) چتر دار گلہری ۔

**Flying time : (n)** وہ وقت جب شاہین اُڑائے جانے یا چھوڑے جانے کی حالت میں ھو ۔

**Flying visit : (n)** کسی جگہ سر راہ جانا (اُس طرف گذرتے ھوئے ٹھہرجانا) ؛ تھوڑی دیر کےلئے بہ عجلت (رواروی میں) جانا ۔

**Flying windmill : (n)** (عامیانہ) ہیلی کوپٹر ۔

**Flyless : (n)** (گوشت وغیرہ) جسےمکھیوں نےگندانہ کیاھو ۔

**Flyness : (n)** واقف کاری ؛ چوکسی ؛ ھوشیاری ؛ چالاکی ؛ عیاری ؛ مکاری ۔

**Flysch : (n) [swiss. dial.]** (ارضیات) دورثالث کے پرتوں کے آپسی سلسلے جو سلیٹ، متحجر سمندری پودوں یا گھاسوں ریتیلے پتھروں اورکٹھیلی مٹی پر مشتمل ھوتا ھے ۔

**Foal : (n) [OE. 'fola.']** (۱) گھوڑے ، گدھے وغیرہ کا بچہ ؛ بچھیڑا ؛ بچھیڑی ؛ کرہ ؛ چار پانچ سال کی عمر تك کا گھوڑا ۔(۲) توصیفی معنوں میں ۔

**Foal : (v)** گھوڑی ؛ گدھی وغیرہ کا بچہ پیدا کرنا یا ھونا؛ گھوڑی یا گدھی کے بچے کا پیدا ھونا ۔

**In foal/With - :** حاملہ (گھوڑی یا گدھی وغیرہ) ۔

**Foal-teeth : (n)** گھوڑے کاپہلا دانت ؛ اودنت گھوڑے کا دانت ؛ دودھ کا دانت

**Foalfoot/Foal's foot : (n)[Named from the shape of the leaves.]** ایك قسم کا پھول دار درخت جس کی پتیاں دمّے کے علاج کے طور پر تمباکو کی طرح پی جاتی ہیں ۔

**Foalhood : (n)** بچھیڑاپن ؛ بچھیڑی پن ؛ بچھیڑا یا بچھیڑی ھونے کی حالت یا زمانہ ۔

**Foam : (n) [OE.fam.]** (۱) وہ چھوٹے چھوٹے بلبلے جو کسی رقیق شے پر اس کو ہلانے، خمیر پیدا ھوجانے سڑ جانے سے پیداھوتے ہیں ۔(۲) جھاگ ؛ کف ؛ پھین ۔ (۳) (شاعری) سمندر؛ جھاگ دار پانی ۔ (٤) غصہ یا مرگی وغیرہ کی حالت میں وہ جھاگ جو منہ میں آجاتے ہیں ۔ (٥) (پانی کے) جھاگ ۔ (٦) (معدنیات) کیلسائٹ یا چونے کا کاربونیٹ ؛ ایفرائٹ ۔ (۷) جوش و خروش ۔

**Sea foam :** (کیمیا) سمندر جھاگ ۔

**To pass off or away in foam :** جھاگ بن کر اُڑجانا ۔

**To run foaming along (down or over ) :** جھاگ نکالتے ھوئے (گرتے ھوئے دوڑنا) ۔

**Foam : (v)** (۱) باہر پھینکنا؛ نکالنا ؛ گرانا ۔(۲) (پیمانے وغیرہ کا) جھاگ دار شراب سے لبریز ھونا ؛ جھاگ لانا یانکالنا خصوصاً منہ سے جھاگ نکالنا ؛ کف در دہن ھونا ؛ (گھوڑے وغیرہ کا) جھاگ سے ڈھکا ھونا ۔(۳) کف لانا ؛ پھین جمع کرنا (نیز مجازاً) ۔ (٤) جھاگ دار شراب سے لبریز کرنا ۔ (٥) جھاگ یا جھاگ کی شکل میں خارج کرنایا نکالنا (خاص کر مجازی معنوں میں) ۔ (٦) (مہمل استعمال) جھاگ میں (رتھ) کھینچنا ؛ منہ سے جھاگ لا کر (رتھ) کھینچنا ۔

**Foam bow : (n)** جھاگ پر سورج کی روشنی سے بنی ھوئی قوس قزح ۔

**Foam cock : (n)** (دخانی انجن) جھاگ نکلنے کے لئے پانی کی سطح پر لگی ھوئی ٹونٹی ۔

**Foam spar/-stone : (n)** (۱) (معدنیات) کیلسائٹ یا چونے کا کاربونیٹ ۔(۲) (معدنیات) دودھیا سفید نرم اور غیر شفاف معدنی شے جو بیشتر میگنیشیم کے باٹی سلیکیٹ پر مشتمل ھوتی ھے ۔

**Foamingly : (adv.)** کف در دہن ھوکر ؛ منہ سے جھاگ لاکر ؛ منہ سے جھاگ نکالتے ھوئے ؛ جوش میں جھاگ لاتے ھوئے یا پیدا کرتے ھوئے ۔

**Foamless : (a)** بغیر جھاگ کا ؛ صاف ۔

**Foamy : (a)[OE. famig.]** (۱) جھاگ سےلبریز ؛ جھاگ سے ڈھکا ھوا ؛ کف آلودہ ۔(۲) جھاگ کا ، اس سے متعلق یا اس سے مشابہ ۔(۳) کف نما ؛ جھاگ دار ؛ (کیمیا) کف دار ۔

Fob : (n) [Origin unkn.] دھوکا ؛ فریب ؛ جُل ؛ چال ؛ مکر ؛ عیاری ؛ بناوٹ ؛ چترائی ؛ چالبازی ؛ حیلہ ؛ (عامیانہ)۔

Fob : (v) (۱) دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ جُل دینا ؛ ٹھگ لینا ۔ (۲) چالبازی یا دھوکہ دہی کے ذریعہ حاصل کرنا یا ترقی کرنا ۔ (۳) پُر فریب طور پر روکنا؛ باز رکھنا؛ مانع ہونا ؛ پھسلانا ؛ جھانسا دینا؛ کوئی معمولی یا کمتر چیز دے کر دھوکا دینا ؛ تملق کرنا ۔

Fob : (n) [Origin unkn.] (۱) ایک چھوٹی جیب (گھڑی ، روپیہ وغیرہ رکھنے کےلئے) جو اگلے زمانے میں برجس میں بنائی جاتی تھی ۔ (۲) (امریکا) جیب گھڑی کی چین ۔

Fob : (v) جیب میں رکھ لینا ؛ ڈال لینا ۔

Fob-chain : (n) جیب گھڑی کی چین ۔

Fob off : (v) پُر فریب طور پر روکنا؛ باز رکھنا ؛ مانع ہونا ؛ تملق کرنا ؛ پھسلانا ؛ جھانسا دینا ؛ کوئی معمولی یا کمتر چیز دے کر دھوکا دینا ۔

Fob off upon : (v) کسی کم قیمت یا خراب چیز کو قیمتی اور اچھا بناکر (کسی شخص کے) سر منڈھ دینا ۔

Fob off with : (v) (کسی شخص کو) دھوکا دے کر (خراب چیز) دے دینا ۔

Focal : (a) [mod. L. focalic.] ماسکی ؛ ماسکے کا یا اس سے متعلق ؛ ایک ماسکے پر جمع یا قائم ۔

Focal aperture : (n) (فوٹو گرافی) ماسکی سہوہ ۔

Focal distance/-length (of a lens or mirror) : (n) (شیشے یا آئینے کا) ماسکی فصل ؛ شیشہ یا تال کے مرکز اور اس کے مرکزِ شعاع کا درمیانی فاصلہ ؛ طول ماسکہ ۔

Focal infection : (n) (طب) ماسکی سرایت ؛ ماسکی تعدیہ ۔

Focal plane : (n) کسی تال یا شیشے سے ہو کر منعطف شدہ متوازی شعاعوں کے مختلف نظاموں کے ماسکے یا مقاماتِ ماسکہ ۔

Focal plane shutter : (n) (تصویر کشی) شگاف دار جھلملی یا اڑ جو تصویر کشی کی پلیٹ یا فلم کے سامنے حرکت کرتی یا سرکتی ہے ۔

Focal point : (n) نقطۂ ماسکہ ؛ ماسکی نقطہ ؛ نقطہ تقاطع؛ ماسکہ ؛ شیشے یا تال کے محور کا مقام ماسکہ کے ساتھ تقاطع ۔

Focal sphere : (n) ماسکی کرہ ۔

Focalization : (n) ماسکہ پر لانے کا عمل ؛ تطبیق ماسکہ (نگاہ) تمسیک ۔

Focalize : (v) (۱) ماسکہ پر لانا (نیز مجازاً) ؛ نقطہ ماسکہ پر لانا ۔ (۲) (نگاہ کا) ماسکہ درست کرنا ۔

Focally : (adv.) بطور ماسکہ ؛ ماسکی طور پر ؛ ماسکہ پر ۔

Focimeter/Focometer : (n) (تصویر کشی) اُس شیشے کا کیمیائی ماسکہ معلوم کرنے کا ایک آلہ ، جسے ٹھیک طور پر بے رنگ نہیں کیا گیا ہو ؛ ماسکہ پیما ۔

Focimetery/Focometry : (n) ماسکی فصل کی پیمائش ۔

Focoid : (a) ماسکہ نما ؛ ماسکہ سا ۔

Focometer : (n) طول ماسکہ پیما ۔

Focus : (n) [L. focus.] (۱) ماسکہ؛ مرکزشعاعی کے ان نقطوں میں سے ایک نقطہ جہاں سے کسی منتہا تک کا فاصلہ خطی ارتباط سے متحد ہو ؛ وہ نقطہ جس پر شعاعیں انحراف یا انعکاس کے بعد آکر جمع ہوں نیز وہ نقطہ جس سے وہ شعاعیں نکلتی معلوم ہوتی ہیں ۔ (۲) نقطہ ماسکہ جس پر آکر وہ چیزجس کی تصویر لینی ہےٹھیک آجائے تو تصویر صاف اور درست آئے گی ۔ (۳) (حیوانیات) وہ نقطہ جس کی طرف آواز کی لہریں جاکر جمع (مائل بہ مرکز) ہوں ۔ (٤) کسی مرض کا خاص مرکز؛ مرکزعلّت ؛ مقام مرض ۔ (٥) (کسی شیشے کا) ماسکی فصل نیز (آنکھ یا عینک کی) وہ تطبیق جو صاف اور واضح نظر آنے کے لئے ضروری ہو ۔ (٦) مرکز عمل ؛ مرکز تعامل یا تفاعل (آتش فشاں طوفان وغیرہ کا) انتہائی قوت کا رقبہ یا حلقہ ؛ حلقہ توانائی ؛ مرکز توانائی ؛ نیز مجازاً ۔

Actinic or chemical focus : (۱) وہ نقطہ جہاں اشعاعی یا کیمیائی شعاعیں جھکتی یا مستدقق ہوتی ہیں ۔

Conjugate focus : (۱) متحد ماسکی ؛ اس طرح آمنے سامنےرکھے ہوئے دوشلجمی نما آئینے جن میں سے کسی ایک کے ماسکہ سے نکلتی ہوئی روشنی یا حرارت کی شعاعیں دوسرے پر متوازی خطوط میں منعکس ہوتی ہیں اور تب اپنےماسکہ پر پہونچتی ہیں ۔

Principal focus /Solar : وہ نقطہ جہاں متوازی شعاعیں کسی مستدقق شیشے سے ہو کر گزرنے کے بعد ملتی ہیں ؛ صدر ماسکہ ۔

Virtual focus : مجازی ماسکہ ۔

Focus : (v) (۱) مائل بہ مرکز ہونا ؛ مائل بہ مرکز کرنا ۔ (۲) (تصویر کشی کے شیشے) کے ماسکے کو درست کرنا؛ ٹھیک کرنا؛ صحیح فاصلے پر تصویر کشی کا شیشہ لگانا ؛ ماسکہ نگاہ کو درست کرنا ۔ (۳) ماسکہ میں لانا ؛ ماسکے کے اندر لانا ۔

Focus lamp : (n) (فوٹو گرافی) ماسکی چراغ ۔

Focus of consciousness : (n) (نفسیات) شعوری ماسکہ ۔

Focussing : (n) (فوٹو گرافی) تمسیك ؛ فوکس کرنا ۔

Focussing glass : (n) (فوٹو گرافی) ماسکی شیشہ ۔

Focussing screen : (n) (فوٹو گرافی) ماسکی پردہ ۔

Fodder : (n) [OE.fodor.] خشك غذا ؛ سوکھی گھاس ؛ بھوسی وغیرہ (ان چوپایوں کے لئے جن کو باندھ کر سانی دی جاتی ھے) ؛ چارہ ۔

Fodder : (v) (مویشی کو) چارہ دینا؛ گھاس ، بھوساوغیرہ کھلانا ؛ گھاس ڈالنا ؛ نیز مجازاً ۔

Fodderer : (n) (مویشیوں کو) چارہ لگانے والا ؛ کھلانے والا ؛ گھاس ڈالنے والا ۔

Fodient : (a) [L. fodientem.] کھودنے والا ؛ بِل یا بھٹ بنانے والا ۔

Fodient : (n) (اسکاتستان) بِل یا بھٹ بنا کر اس میں رہنے والا جانور ۔

Foe : (n) [OE. fah.] (۱) (شاعری) دشمن ؛ حریف ؛ مد مقابل ؛ بد خواہ ۔ (۲) (قدیم معنوں میں) خونی جنگ یا نزاع کا حریف ؛ (جدید معنوں میں) بد خواہ ؛ ایك دوسرے سے نفرت کرنے یا اُسے نقصان پہنچانے والا ۔ (۳) دشمن یا حریف فوج یا قوم؛ حریف جنگ ۔ (٤) دشمن طاقت؛ حریف طاقت ؛ مخالف طاقت ؛ دشمنوں کا لشکر؛ حریفوں کی فوج کا دستہ ۔

Foedenal/-ly/ Foedity : دیکھو Fed

Foeman : (n) [OE.Fahman.] (متروك وشاعری) (زمانہء جنگ میں) دشمن یا حریف ؛ حریف جنگ ۔

Foeniculum : (n) [L.] (نباتیات) جنس سونف ؛ سونف ؛ بادیان ۔

Foetal/Fetal : (a) [f. Foetus+al.] جنین کا ؛ اُس سے متعلق یا اُس کی نوعیت کا ؛ جنینی حالت میں ؛ جنینی ۔

Foetalism : (n) (حیوانیات) جنینیت ۔

Foetation/Fetation : (n) [f.L.'fetare.'] جنین کی تشکیل ؛ رحم میں جنین کا بننا ؛ حمل ؛ نموئے جنین ۔

Foeticidal : (a) اسقاط حمل کرنے والا یا اس سے متعلق ؛ اسقاط حمل کا یا اس سے متعلق؛ رحم کے اندر جنین کو ختم کر دینے یا مار ڈالنے والا ۔

Foeticide/Feticide : (n) جنین کو ضائع کرنے کا عمل ؛ پیٹ گرانے کا عمل؛ عمل اسقاط ؛ اسقاط حمل کرنا ؛ اسقاط حمل کرنے والا ؛ جنین کُشی ۔

Foeticulture : (n) (طب) جنین پروری ۔

Foetid/Foetor : Fetid اور Fetor کا متبادل ۔

Foetorosis : (n) بدبوئے دہن ۔

Foetus/Fetus : (n) [L.fetus.] انڈے یا رحم میں پوری طرح نشو و نما پایا ہوا جنین ۔

Foetus at term : (n) (طب) جنین عند المیعاد ۔

Fog : (n) [Origin doubtful.] (۱) بخارات جو زمین پر یا زمین کے قریب فضا میں چھائے ہوئے ہوں ۔ (۲) وہ تاریکی جو ان بخارات سے پیدا ہو ؛ کُہر کی تاریکی یا دُھند ۔ (۳) کہر ؛ شب دود ؛ کہرا ؛ غبار ۔ (٤) فضا کی غیر معمولی تاریکی ۔ (٥) (تصویر کشی) وہ غبار یا دھندلاپن جو بڑی کی ہوئی تصویر کو تاریك یا دھندلا دے ۔

In a fog : حیران و ششدر (وہ حالت جب عقل کام نہ کرے یا کوئی بات بنائے نہ بنے) ۔

Fog : (n) [Origin unkown.] (۱) وہ گھاس جو پہلی فصل کٹ جانے کے بعد پیدا ہو جائے ۔ (۲) لمبی گھاس جو پانی کے اندر کھڑی چھوڑ دی جائے ۔ (۳) (اسکاتستان) کائی ۔

Foggage : (n) (۱) (قانون) مویشیوں کا کھیتوں میں لگی ہوئی گھاس چرانا ؛ ایسا کرنے کی رعایت یا حق ۔(۲) (اسکاتستانی) کائی ۔

Fogger : (n) (۱) وہ شخص جو ڈرائیور کو خطرے سے آگاہ کرنے کےلئے ریل کی پٹری پر پٹاخہ رکھتا ھے ۔ (۲) (روزمرہ) دست فروش ؛ پھیری والا ؛ خوانچے والا ۔(۳) میخوں یا کیلوں اور زنجیر کی تجارت کرنے والا ؛ اوسط تاجر ۔

Fogger : (n) (روزمرہ) وہ کھیتیھر مزدور جس کا خاص کام مویشیوں کو چارہ دینا یا کھلانا ھو ۔

Foggily : (adv.) مبہم طور پر ؛ دھندلی سی حالت میں ؛ غیر واضح انداز میں ؛ کہر آلود ھو کر ؛ دھندلے طور پر ۔

Fogginess : (n) دھندلاپن ؛ تاریکی ؛ کہر آلودگی ؛ پھیکاپن ؛ بےلطفی ۔

Foggy : (a) (۱) دھندلا؛ تاریک؛ کہر میں گھرا ھوا؛ کہرآلود؛ کہرآسا؛ کہر جیسا؛ کہر سےڈھکا ھوا؛ کہردار؛ (تصویر کشی) دھندلی؛ غیر واضح؛ غیرصاف ۔ (۲) سراسیمہ؛ حیران؛ ششدر ۔(۳) مبہم جیسے بادل چھائے ھوئے ھوں ۔(٤) (ھوا، کہر، بادل وغیرہ) کثیف ؛ گہرا ؛ گھنیرا ؛ تاریک ؛ گھٹاٹوپ ؛ دھندلی یا کہری ؛ کہر جیسا ؛ دھند سے بھرا ھوا ؛ کہر سے بھرا ھوا؛ کہر آلود ۔(٥) (مجازاً) ماند ؛ پھیکا؛ بےلطف ؛ بے مزہ ؛ ابتر ؛ گڈ مڈ ؛ تاریک ؛ غبی ؛ کند ذہن ۔ (٦) ابر آلود؛ دھندلا ؛ میلا میلا؛ غیرواضح؛ نیم تاریک؛ دھواں دھواں ۔

Foggy idea : (n) (نفسیات) دھندلا خیال ۔

Fogism : (n) پرانے لوگوں کا مخصوص طریقہ یاطرز عمل ؛ دقیانوسیت ۔

Fogle : (n) (عامیانہ) (ریشمی) رومال ۔

Fogless : (a) صاف ؛ بے ابر ؛ بے کہر ؛ بے ابر و باد ۔

Fogy/Fogey : (n) [origin unkn.] (۱) (عموماً لفظ old کے ساتھ استعمال ھوتاھے) (ابتداءً اسکاتستانی) پرانی وضع اور پرانے خیالات اور طرز کا آدمی؛ دقیانوسی خیال کا ؛ ایسا آدمی جو زمانہ موجودہ کے خیالات اور طریقوں سے مانوس نہ ھو (بہت پیچھے ھو) ؛ اگلے وقتوں کا یا پرانا آدمی خصوصاً پرانے فیشن یا پرانے خیالات والا ۔(۲) (اسکاتستان) معذور سپاہی یا قلعے کی حفاظت پر مامور سپاہی ۔

Fog : (v) (۱) کہر کی طرح گھیر لینا ؛ چھا جانا ؛ حیران و ششدرکر دینا۔ (۲) (باغبانی) نمی یا رطوبت کی وجہ سے (درخت یا پودے کا) مر جانا ۔ (۳) (فوٹو گرافی) تصویر کی پلیٹ کو تاریک یا دھندلا کر دینا ۔ (٤) ریل کی پٹری پر پٹاخہ رکھنا ۔(٥) کہر یا دھند سے بھر جانا؛ کہر آلود ھو جانا ؛ دھندلا ھو جانا ۔

Fog : (v) (۱) چوپایوں کو Fog قسم کی گھاس کھلا کر پرورش کرنا ۔(۲) زمین کو اس حالت میں چھوڑ دینا کہ گھاس اس پر کھڑی رھے ۔ (۳) (اسکاتستانی) کائی سے بھر جانا ۔

To fog off : نمی کی وجہ سےضائع ھو جانا؛ تلف ھو جانا؛ برباد ھوجانا(زمین کاوی یا کھدائی وغیرہ) ۔

Fog alarm/-bell/-gun/-trumpet/-whistle : (n) خراب یا کہر آلود موسم کی اطلاع دینےوالے مختلف آلات کےنام ۔

Fog-bank : (n) گہری دھند یا کہر جو افق پر جمے ھوئے بادل کی طرح نظر آتی ھے ؛ ساگر دھند ؛ سراب بحر ۔

Fog bow : (n) کہر کے ذرّات پر سورج کی شعاعوں کےاثر سے پیدا شدہ قوس قزح جیسی قوس ؛ دھند دھنک ۔

Fog circle : (n) دیکھو Fog bow

Fog horn : (n) کہر کی حالت میں جہازوں کو ھوشیار اور خبردار کرنے کےلئے جو بھونپو بجایا جاتا ھے ۔

Fog ring : (n) کہر کا ٹکڑا جو دائرہ نما شکل میں ھو ۔

Fog sickness : (n) (بیطاری) اپھارہ ؛ نفخ معدہ ۔

Fog signal : (n) (۱) (جہاز رانی) دوسرے جہازوں کو خبر دار کرنےکےلئے کہرآلود موسم میں بجایا جانے والا بھونپو یا کوئی ایسی ہی آواز ۔(۲) (ریلوے) کہر کی حالت میں ریل کی پٹری پر جو پٹاخہ اس غرض سے رکھ دیا جاتا ھے کہ اس کی آواز ڈرائیور کو خطرے سے آگاہ کر دے ۔

Foge : (n) [Origin unkn.] ٹین کو گلانے یا پگھلانےکی بھٹی یا کار خانہ ۔

Fog (e) ydom : (n) پرانے خیالات کے لوگوں کا طبقہ ؛ پرانے لوگوں کے خیالات یا حالات ؛ پراناپن ؛ دقیانوسیت ۔

**Foged: (a)** کسی قدر پرانے خیالات کا (آدمی) ؛ قدرے دقیانوس ۔

**Foh :** Faugh کا متبادل ۔

**Fohn : (n)[L.'favonius.']** کوہ آلپس کےشمال کی وادیوں میں بہنے والی گرم اور خشک جنوبی ہَوا ۔

**Fohn wind : (n)** (موسمیات) کوہی ہَوا ۔

**Foible : (n)** (۱) عیب : نقص : اخلاقی کمزوری : کمی : خرابی : فقدان ۔(۲) ایسی خصوصیت جس پر کوئی شخص بیجا اور غلط فخر کرے ۔(۳) (پٹہ بازی) تلوار کے وسط سےنوک تک کا حصہ ۔

**Foig : (n)** (معدنیات) چھت کی دراڑ ۔

**Foil : (n)** (۱) شکست : پسپائی : ہار : ہرا دینے والی چال : ہرانے والا جھانسہ یا حیلہ : توڑ دینے یا پسپا کر دینے والی مزاحمت (شاذ) ۔(۲) پترا؛ ورق : پتّی ۔(۳) (تعمیرات) کمانچہ ۔(٤) (کیمیا) ایک ورق ۔

**Gold foil : (n)** سونے کا ورق : سونے کا طبق ۔

**Silver foil : (n)** چاندی کا ورق : چاندی کا طبق ۔

**Tin foil : (n)** ٹین کا ورق : ٹین کا پترا ۔

**Foil : (n)** وہ راستہ جدھر سے دوسری دفعہ شکار بھاگا ہوا گیا ہو ۔

**To run (upon) the foil :** ایک راستے پر دوسری دفعہ شکار کا بھاگنا (اور اس طرح شکاری کتوں کو چکرا دینا) ۔

**Foil : (n) [Origin doubtful.]** (۱) پھکیتی یا پٹے بازی میں استعمال ہونے والا ہلکا ہتھیار : ایک قسم کی کھوٹی یا کند دھار والی چھوٹی تلوارجس کی نوک پر ایک بٹن لگا ہوتا ہے(تاکہ نوک سے زخم نہ لگے) ۔(۲) (جمع) ہلکے ہتھیار یا مذکورہ تلوار سے پٹےبازی یا بنیٹی کی مشق ۔

**Foil : (n) [OF. 'goil.']** (۱) (تعمیرات) کھڑ کی کا قوس یااوپر کی نوکوں کا درمیانی حصہ (فاصلہ) کمانچہ ۔ (۲) کسی دھات کو کوٹ کر یا بیل کر اس کے باریک اوراق بنانے کا عمل ۔ (۳) اس قسم کا ورق یا تختہ یا رنگ اور پارے کا مخروج جو منہ دیکھنےکے آئینےکے پیچھےاس کی آب وتاب بڑھانے کے لئے چپکا یا جاتا ھے یا بعض شیشے کے پیچھے (انعکاس کے لئے) لگایا جاتا ھے یا جواہرات اور رنگوں کے پیچھے یا بعد کو شفاف چیزوں کے پیچھے لگایا جاتا ھے تاکہ دیکھنے میں قیمتی پتھر معلوم ہو ؛ زنگار ۔ (٤) کوئی چیز جس کے مقابلے میں کسی دوسری چیز کی آب وتاب زیادہ نمایاں ہوجائے؛ کوئی چیز جس کے رنگ یا صفت کا تخالف دوسری چیز کو زیادہ صاف اور آراستہ کردے ۔ (٥) (نقابت) پتّے کا نشان ۔(٦) کسی چیز کی پشت پر لگایا جانے والا مسالہ ؛ پشتہ ؛ روک ۔

**Foil : (v)** (۱) رنگ اور پارے کےممزوج سےیا دھات کےورق سے آب وتاب بڑھانے کے لئے کسی چیز کو تیار کرانا؛ درست کرنا ؛ بنانا ؛ آئینےمیں زنگار لگانا؛ جواہرات کی آب وتاب بڑھانے کےلئے ایسی ہی کوئی چیزلگانا۔(۲) (تعمیرات) قوس (قوسین) بنا کر آرائش کرنا ۔

**Foil : (v) [Irreg. repr. of'fuler,foler, fouler.]** (۱) (شکار) شکاری کتوں کو بھگا دینے کے لئے ان کا راستہ کاٹ دینا تاکہ ان کو شکار کا سراغ نہ مل سکے؛ (جانور کا) ایک ہی راستے پر دوبارہ یا اس راستے کو کاٹتےہوئے بھاگنا (جس سے بو پر دوڑ نےوالے کتے چکرا جاتے ہیں یا بہک جاتے ہیں) ۔ (۲) مارکر بھگا دینا ؛ پسپا کر دینا؛ منصوبوں کو خاک میں ملا دینا ؛ روکنا ؛ مات دے دینا ؛ ہرا دینا ؛ شکست دینا ؛ چھکے چھڑا دینا ؛ چت کر دینا ؛ اُلٹ دینا ؛ باطل کر دینا ۔ (۳) ناکَام کر دینا؛ محروم کر دینا؛ نامراد کرنا؛ بےکار کر دینا ؛ مایوس کرنا؛ ہمت پست کرنا؛ مزاحم ہونا ؛ اڑ جانا ؛ مانع ہونا ؛ روکنا؛ چکر میں ڈال دینا؛ توڑ نا؛ مات دینا ۔(٤) الجھ جانا یا الجھا دینا؛ خراب کر دینا ؛ گندہ کر دینا؛ آلودہ کر دینا ؛ ناپاک کر دینا ؛ نجس کر دینا ؛ میلا کرنا ؛ غلیظ کر دینا (بول چال) ۔

**Foil-stone : (n)** نقلی پتھر ؛ مصنوعی پتھر ؛ نقلی جواہرات ۔

**Foiler : (n)** مار بھگا دینے والا ؛ پسپا کرنےوالا ؛ شکست دینے والا ؛ (شکاری کتوں کو) چکر ادینے یا الجھا دینے والا ؛ مزاحم یا مانع ہونےوالا ؛ آلودہ یا ناپاک کرنے والا ۔

**Foiling : (n)** (۱) (شکار) (جانورکا) ایک ہی راستے پر دوبارہ چلنےیا اس راستے کو کاٹتے ہوئے گذرنے کا عمل؛ خصوصاً ہرن یا دوسرے جانوروں کی چال؛ گذر؛ رہگذر؛ نیز ہرن وغیرہ کی کھوج ؛ پیروں کے نشان ۔ (۲)پسپا کرنے، شکست دینے یا مار بھگا دینے کا عمل ؛ مزاحمت؛ شکست ؛ روک ؛ مات ؛ ناکامی ؛ نامرادی ؛ محرومی ؛ پسپائی الجھاؤ؛ آلودگی ؛ نجاست ۔

**Fold : (n) [OE. falaed]** (۱) (عموماً) باڑا ؛ احاطہ (گھریلو جانوروں کےلئے) ۔ (۲) ایک باڑے یا احاطے کی بھیڑیں ۔ (۳) (استعارتاً) (کلیسا) ایک ہی عقیدے یا مذہب کے لوگوں کی جماعت ۔

**Sheep fold :** بھیڑوں یا بکریوں کا باڑ یا احاطہ جس میں انہیں بند کیا جاتا ھے ۔

**Fold : (n)** (۱) کسی لچکدار یا ملائم چیز کا موڑ ؛ خم ؛ تہ ؛ جھکاؤ ؛ شکن ؛ بل ؛ رسی یا رسیوں کا بل ؛ لڑ ؛ (مجازاً) رجحان ؛ میلان ۔ (۲) دو تہوں کے درمیان خالی جگہ ؛ خلا ۔ (۳) پہاڑ کا خلا کونا یا گوشہ ۔ (٤) سانپ کی کنڈلی ؛ ڈور اور رسی وغیرہ کا چکر ؛ گولا ؛ لچھا ۔ (٥) مڑی ہوئی یا موڑی جانے کے لائق چیز ؛ دروازے کا مڑنے والا پٹ ۔ (٦) موڑنے یا موڑے جانے کا عمل ۔ (۷) موڑنے سے بنا ہوا نشان ؛ شکن ؛ بل ۔ (۸) (غلط طور پر) بار ؛ گنا ؛ چند ؛ مرتبہ ؛ تکرار مثلاً دوگنا، تین گنا Three fold ، Two fold، وغیرہ) ۔

**Hills folded in mist :** کُہر سے ڈھکی ہوئی پہاڑیاں ۔

**She carried it in a fold of her dress :** وہ اپنے لباس کی تہ میں لپیٹ کر (چھپا کر) لے گئی ۔

**Three fold :** تین گنا ؛ سہ چند ؛ تین بار ؛ تین مرتبہ ۔

**Two fold :** دوگنا ؛ دو چند ؛ دوبارا ؛ دو مرتبہ ۔

**Two fold charm :** دوہری موہنی ؛ دوقسم کی خوبیاں ؛ دوہرا فائدہ ؛ دوہری کشش ۔

**Fold : (v) [OE. 'fealdan.']** (۱) (کپڑا وغیرہ) تہ کرنا ؛ کسی نرم یا لچکدار چیز کو دوہرا کرنا ؛ لپیٹنا ۔ (۲) بانہیں یا بازو لپیٹنا (کولی بھر لینا) ؛ (کسی چیز کے چاروں طرف) لپٹانا ؛ لپیٹنا ؛ چپٹانا ؛ چپٹنا ۔ (۳) یکجا (کسی کے ساتھ لپٹنا) ؛ لپٹا لینا ؛ گلےلگا لینا ؛ سینے سے لگا لینا ؛ بازوؤں میں لےلینا ؛ یا بھر لینا ۔ (٤) ہاتھ جوڑنا ؛ ہاتھ ملانا ؛ ہاتھ باندھنا (دونوں ہاتھوں کو سینے پر اس طرح رکھنا کہ ایک دوسرے کو ڈھک لے) ۔ (٥) لپٹی ہوئی یا تہ کی ہوئی چیز کو دوہرا کرنا ؛ تہ ہو جانے یا مڑجانے کے قابل ہو جانا ؛ مڑ جانا ؛ تہ ہو جانا ۔ (٦) تہ یا تہوی (لفافے) میں بند کرنا ؛ لپیٹنا (کاغذ وغیرہ میں کسی چیز کو) ؛ ملبوس کرنا ؛ محفوظ کرنا ؛ کپڑوں چادر وغیرہ میں لپیٹنا ؛ کسی چیز پر لپسی باندھنا یا پٹیوں

**Foiling : (n)** (۱) (شیشے) میں زنگار لگانے کا عمل یا طریق عمل ۔ (۲) (تعمیرات) قوسوں سے آراستہ کرنے کا عمل ؛ قوسی آرائش ؛ آرائشی قوس ۔

**Foin : (n) [f. Foin, vb.]** نوکیلے ہتھیار کا ہُولا یا وار ؛ نوکدار ہتھیار کی ہُول (متروک) نیز مجازاً ۔

**Foin : (v) [app. f. ofr. foine.]** نوکیلے یا نوکدار ہتھیار سے ہُول مارنا یا وار کرنا ؛ تلوار بھونکنا ؛ خنجر اتارنا (جسم میں) ؛ بھالا بھونکنا، نیز مجازاً ۔

**Foiningly : (adv.)** نوکیلے ہتھیار سے ہُول مار کر ؛ خنجر بھونکتے ہوئے ۔

**Foism : (n)** (دینیات) چینی بدھ مت ۔

**Foison : (n) [OF. 'foison,fuison.']** (۱) (قدیم) کثرت ؛ بہتات ؛ افراط ؛ وفور ؛ زیادتی ۔ (۲) بھر پور فصل ؛ کثیر پیداوار ؛ وافر اُپج یا حاصل ۔ (۳) ارثی توانائی ؛ خلقی یا اصلی قوت ، طاقت ؛ کس ؛ بل ؛ زور ؛ مضبوطی ؛ صلاحیت ؛ (جمع) وسائل ؛ ذرائع ؛ مالی طاقت (اب خاص کر اسکاتستان) ۔

**Foist : (n) [Of. 'fust.']** بدبو ؛ سرانڈ ۔

**Foist : (v)** (بول چال) سڑجانا ؛ بدبو کرنا ؛ خراب ہو جانا ۔

**Foist : (v) [Prob. ad. Bu. dial.'vuistem.']** (۱) ملاوٹ کرنا ؛ (کوئی بری چیز) ملا دینا ؛ بلا اجازت یا دھوکے یا چالاکی سے آمیزش کردینا ۔ (۲) ناقص اور خراب چیز (کسی کو) اچھی چیز بتا کردینا ؛ اسی طرح دھوکا دینا ؛ نقلی چیز کسی کے سر تھوپنا ؛ گندم نما جو فروشی کرنا ۔

**Foistied : (a)** سڑا ہوا ؛ پھپھوندی لگا ہوا ؛ اُبسا ہوا ؛ خراب ؛ فرسودہ ؛ بوسیدہ ؛ دقیانوسی ؛ بار خاطر ؛ ناگوارِ خاطر ۔

**Foistiness : (n)** سرانڈ ؛ بد بو ؛ پھپھوندی ؛ باسی پن ؛ فرسودگی ؛ دقیانوسیت ؛ بارخاطری ؛ ناگواریت ۔

**Foisity : (a)** پھپھوندی لگا ہوا ؛ سڑا ہوا ؛ باسی ؛ بدبو دار ؛ اُبسا ہوا ؛ (مجازاً) فرسودہ ؛ بوسیدہ ؛ دقیانوسی ؛ بارخاطر ؛ ناگوار خاطر ۔

**Fokker : (n) [f.]** (۱) جرمن کا ایک خاص قسم کا آلہ ہَوائی ؛ جرمن کا یک سطحی جری طیارہ (جس کا انجن آگے کو ہوتا ھے) ۔ (۲) (اے ۔ ایچ ۔ جی فوکر) ڈچ کے ایک مُوجد کا نام

میں لپیٹنا؛ کسی شخص، شے یا مسئلے کو کپڑے، ربر، شعلے یا اسرار سے) ڈھک لینا ؛ لپیٹ لینا ؛ چھپا دینا ؛ (In کے ساتھ)۔

**To fold a person in one's arms/-to one's breast :** گلے لگا لینا ؛ سینے سے لگا لینا ؛ بازوؤں میں بھر لینا۔

**To fold back : (v)** کسی چیز کے ایک حصے کو پیچھے جھکا دینا یا موڑ دینا۔

**To fold down : (v)** کسی چیز کے ایک حصے کو نیچے جھکا دینا یا موڑ دینا۔

**To fold in/-over/-together : (v)** تہ کرنا ؛ دوہرانا ؛ موڑنا ؛ لپیٹنا ؛ ایک ساتھ لپیٹنا ؛ بل دینا ؛ شکن آلود کرنا۔

**To fold up : (v)** تہ کرکے زیادہ کسا ہوا اور مختصر بنا دینا۔

**Fold : (v)** (۱) کسی زمین کو کھاد دینے کی غرض سے اس پر بکریوں اور بھیڑوں کا باڑا بنا دینا۔ (۲) بھیڑ بکریوں کو باڑے میں بند کرنا (نیز مجازاً)۔

**Fold : (suffix) [OE.-'feald.']** (لاحقہ) چند ؛ گنا ؛ (صفت بنانے والا لاحقہ جو اعداد یا تعداد کے ساتھ خاص کر ریاضیاتی اصناف یا حاصل ضرب کے طور پر کام کرتا ہے، علمی استعمال میں یہ حاصل ضرب متعلق فعل یا نیم رسمی معنی دیتاہے)۔

**Repaid ten fold :** (قرض یا احسان) دس گنا ادا کیا گیا۔

**Ten fold :** دس گنا ؛ دہ چند ؛ دس بار ؛ دس مرتبہ۔

**Fold away : (n)** تہ ہو جانےوالا ؛ مڑجانےوالا ؛ مڑکر چھوٹا ہو جانے والا۔

**Fold away bed : (n)** تہ ہو جانے والی چوکی یا چارپائی۔

**Fold away doors : (n)** تہ ہوجانے یا سمٹ جانے والا دروازہ۔

**Fold-garth /-yard : (n)** احاطہ ؛ باڑا (گھریلوجانوروں کےلئے)۔

**Fold mountain : (n)** ایسا پہاڑ جس کی بیشتر چٹانیں پرت دار یا تہ بہ تہ ہوں۔

**Folder : (n)** (۱) کاغذ وغیرہ کی تہ کرنےوالا یا موڑنےوالاآلہ ؛ تہ کرنےوالا(شخص یا آلہ)۔ (۲) (امریکا) (جمع) صرف تہ کئے ہوئے چھوٹے اشتہارات وغیرہ (جو سلے ہوئے نہ ہوں)۔ (۳) تہ ہوجانے والی عینک (چشمہ)۔ (٤) پوشہ ؛ لفاف۔

**Folder : (n)** بھیڑ بکریوں کو باڑے میں بند کرنے یا ان کی نگرانی کرنے والا ؛ بھیڑوں کا گلہ بان ؛ گڈریا۔

**Folderol : (n)** (۱) غیر عملی؛ غیر ضروری ؛ زائد؛ زائدریشہ یا حاشیہ ؛ خوشی مگر فضول یا بیکار ؛ غیرضروری آرائش؛ نمائشی زیور؛ دکھاوے کی چیز۔ (۲) بیہودہ بات؛ غیرضروری گفتگو، بیہودہ حرکتیں، خفیف الحرکتی یاوہ گوئی ؛ ہرزہ سرائی ؛ بکواس۔

**Folderol : (v)** (۱) غیر ضروری آرائش کرنا ؛ غیر ضروری اور غیر عملی ہونا۔ (۲) بیہودہ گفتگو کرنا ؛ خفیف الحرکتی کرنا ؛ بکواس کرنا ؛ بیہودہ اور بے معنی نغمہ سرائی کرنا۔

**Folding : (n)** تہ کرنے سےجو نشان پڑجاتا ہے؛ شکن؛ موڑنے والا؛ تہ کرنے والا؛ بل دینے والا؛ شکن آلود کرنے والا ؛ مڑجانے والا ؛ مڑ سکنے والا ؛ موڑا جانے والا؛ تہ کرنے سے مختصر یا چھوٹا ہو جانے والا ؛ نرم ؛ لچکدار؛ لوچ دار؛ (ارضیات) الفاف۔

**Folding box/-carton : (n)** کارٹون ؛ کاغذ کا بنا ہوا مڑنےوالا بکس جو خالی حالت میں مڑا، چپٹا اور ذرا سا ہوجاتا ہے۔

**Folding break : (n)** دھات کی باریک چادروں کے کناروں کو موڑنے والا ایک پرزہ یا آلہ۔

**Folding doors : (n)** دروازہ کےٹوٹواں پٹ جو تہ ہوجاتے ہیں اور دونوں پاکھوں (دروازوں کے پہلو کےدونوں ستونوں) پر جڑے ہوتے ہیں۔

**Folding money : (n)** تیار رقم؛ مہیا رقم؛ خطیر یا کثیر رقم ؛ بڑی مقدار میں روپیا پیسہ ؛ کاغذی رقم ؛ نوٹ ؛ ہنڈیاں۔

**Folding stair : (n)** مڑجانے والی سیڑھی ؛ پیچ دار زینہ جسے حسب ضرورت لگایا یا ہٹا یا جا سکے۔

**Folding star : (n)** شام کا ستارہ (کیونکہ بھیڑ بکریوں کو باڑے میں بند کرنے کا وہی وقت ہوتا ہے)۔

**Folding strength : (n)** کاغذ کی صلاحیت خمیدگی ؛ بغیر پھٹے ہوئے مکرر موڑے جانے کے باوجود درست حالت میں رہنے کی (کاغذ کی) صلاحیت۔

**Foldless : (a)** بغیر باڑے یا احاطے کا ؛ کھلا ہوا۔

Foldless : (a) بے شکن ؛ بے خم ؛ بے جھکاؤ ؛ بغیر موڑ والا ؛ غیر ملفوف ؛ کھلا ھوا ؛ بغیر موڑا ھوا ۔

Folia : (n)[L.pl.of 'foluim.'] (۱)(نباتیات) (پودوں کی) پتیاں ؛ درختوں کی پتیاں ؛ درختان گیاہ وغیرہ ؛ اوراق ۔ (۲) پتری ؛ ورق ؛ طبق ؛ تہ ؛ ریشہ ؛ قشر ؛ چھلکا ؛ پرت ۔

Folia : (n) [Pg. f. Prov.f.'fol.'] عیسائی تہواروں میں ھونے والا ایک پرتگالی رقص جس میں شوروغل بہت ھوتا ھے ۔

Foliaceous : (a) [L.f.'folium.'] (۱) مثل پتے کے ؛ پتے جیسی شکل یا ماہیئت والا ؛ جس چیز کے تجسیمی اجزا ھوں جیسے پتے کے ھوتے ہیں ؛ برگ دار۔ (۲) پتوں کا ؛ پتوں سے متعلق ؛ برگی ؛ ورقہ ؛ ورقہ نما؛ برگ آسا؛ برگ ۔ (۳) کچل کر یا کوٹ کر پتلا کئے جانے کی حالت میں ؛ پتلا کیا ھوا؛ ورق بنا ھوا ۔ (٤) پتیوں کی مثل اعضا رکھنے والا (غیر پھول دار پودا) ۔ (٥) پتے جیسےباریک ورق یا پرت کی خصوصیت کا حامل یا اس پر مشتمل ۔ (٦) (حیوانیات، حشریات) پتوں جیسا بنایا ھوا؛ ورق ورق کیا ھوا ؛ پتوں کی طرح ترتیب دار یا سجایا ھوا ۔ (۷) باریک طبقوں یا پتوں پر مشتمل (کوئی معدنی شے) ؛ پتے یا ورق کی شکل ۔

Foliaceousness : (n) برگیت ؛ ورقیت ؛ تہ داری ؛ تہ بہ تہ ھونے یا برگ نما ھونے کی صفت یا حالت ۔

Foliage : (n) [F.'feuillage.'] (۱) پتے ؛ برگ ؛ اوراق ؛ پتوں کی کثرت (کسی درخت یا پودے کے) پتے (مجموعی) پتوں کا مجموعہ ۔ (۲) پتوں ، پھولوں اور شاخوں کا گچھا یا خوشہ ؛ خوشہء شاخ و برگ و گل ۔ (۳) (فن) آرائش یا زیبائش کے طور پر پتوں یا پتیوں ، پھولوں ، شاخوں یا پھولوں اور پتیوں والی نرم نازک ٹہنیوں کا نقشہ یا خاکہ ؛ بیل بوٹا ۔

Foliage : (v) پتوں یا پتیوں سے آراستہ کرنا ؛ پھولوں اور پتیوں کے نقش و نگار سے آراستہ کرنا ۔

Foliage leaf : (n) پتّا (جس میں پنکھڑی یا دوسری متغیر شدہ پتیاں شامل نہیں ہیں) ۔

Foliage pattern : (a&n) بیل بوٹے دار ڈیزائن ۔

Foliage plant : (n) (۱) جو درخت یا پودا صرف پتوں اور سبزے کیلئے پرورش کیا جائے نہ کہ پھولوں کیلئے ؛ برگی پودا؛ بے گل پودا ۔ (۲) آرائشی خوشنما پتیوں والا ایک پودا جسے پہلےلگایا جاتاتھا۔

Foliage region : (n) (نباتیات) برگی حصہ ۔

Foliaged : (a) (۱) برگ و گل سے مزین ؛ پتوں کے نقش ونگار سے آراستہ یا مزین ۔ (۲) (قدرتی) پتوں سے ڈھکا ھوا یا بھرا ھوا ؛ پتوں والا ؛ برگ دار؛ اوراق دار ۔

Folial : پتوں کا ؛ پتوں کےمتعلق ؛ برگ مانند؛ برگ آسا ؛ برگی پتوں کی نوعیت یا ماہیئت کا ۔

Foliar : (a) دیکھو Folial

Foliar gap : (n) پتے میں وہ جگہ جہاں سےریشوں کا ایک یا کئی لچھا گذرتا ھو ۔

Foliate : (a) [L.'foliatus.'] (۱) پتے کی طرح ؛ برگ مانند ؛ ورقہ شدہ ؛ ورق آسا ؛ برگ نما؛ مثل برگ ۔ (۲) (نباتیات) برگ دار ؛ پتیوں والا ؛ جس میں پتیاں لگی ھوں ؛ اوراق دار ۔ (۳) مخصوص پتیاں رکھنے والا ۔ (٤) چوٹی چھوٹی (بہت ساری) پتیاں رکھنے والا ۔

Five foliate : پنج برگی؛ پانچ پتیوں والا ؛ پنج پتیا ۔

Foliate : (v) (۱) ورق کر دینا ؛ پرت بنا دینا ؛ پرت پرت ھو جانا؛ اوراق میں تقسیم کر دینا؛ ورق ورق ھو جانا یا کر دینا۔ (۲) محراب یا دروازے کی پیشانی کو پتوں جیسے نقوش سے آراستہ کرنا۔ (۳) کتابوں کےاوراق پر(صفحات پرنہیں) مسلسل نمبر ڈالنا ؛ ٹوٹ کر پتوں یا ورقوں میں بکھر جانا۔ (٤) (آئینےپر) رنگ اور پارے کا ممزوج چڑھانا ؛ زنگار لگانا ۔ (٥) پتیاں پھوٹنا؛ پتیاں نکلنا ؛ پتیاں آنا ؛ کونپلیں لانا؛ کونپلیں نکالنا۔

Foliate curve : (n) (جیومیٹری) برگ مانند انحنا ؛ دوسرے درجے کی ایک انحنا جس میں ایک دوسرے کو کاٹتی ھوئی دو لامتناہی شاخیں ھوتی ہیں اور جن سے پتی کی ایک شکل بنتی ھے ۔

Foliated : (a) (۱) (خاص کر ارضیات و معدنیات) ورقہ ورقہ طبق در طبق ؛ تہ بہ تہ ؛ پرت در پر ت ؛ تہ بہ تہ پرتوں سے مرکب ۔ (۲) پتےیا پتوں کی شکل کا ؛ برگ آسا ؛ برگ مانند ؛ برگ جیسا ۔ (۳) (تعمیرات) برگ مانند قوسوں سے

مزین یا آراستہ ؛ برگ کاری کیا ہوا ؛ برگ آسا قوسوں سے بنا ہوا ۔ (٤) برگ دار؛ حامل برگ ؛ پتوں یا پتیوں پر مشتمل ؛ پتوں والا ؛ پتیاں لگا ہوا ؛ پھول پتے دار ۔

**Foliated Arch : (n)** سہ برگی؛ پنج برگی یا کثیر برگی مقدار ۔

**Foliated capitals : (n)** پھول پتے دار ستون ۔

**Foliated structure :** (ارضیات) ورقی ساخت ؛ پرت ساخت ۔

**Foliation : (n) [f. foliate. a.]** (۱) (تعمیرات) محراب یا دروازے کی پتیوں سے آراستگی؛ چھوٹی چھوٹی قوسوں یابرگی محرابوں پرمشتمل نقاشی یا آرائش ۔ (۲) ورق شماری؛ اوراق پر نمبر ڈالنے کا عمل ؛ ورق بندی ۔ (۳) (درختوں پر) پتے نکلنے کا عمل ؛ برگ داریت ؛ برگ دار ہونے کی حالت ۔ (٤) (نباتیات) اوراق کی ساخت یا ترتیب ؛ موسم بہارمیں شگوفے کے اندر اوراق بننے کا عمل ؛ یا نموئے برگ ؛ برگاؤ ؛ پتیاؤ ۔(٥) (دھات کو) پیٹ کر یا طبق بنانے کا عمل ؛ ورق سازی ؛ طبق سازی ۔ (٦) (ارضیات) پتوں کی طرح تہ بہ تہ الگ ہونے یا ٹوٹنے کی خاصیت یا عمل ؛ پرت پرت یا ورق ورق ہونے کی خاصیت یا عمل ؛ نیز وہ پرت یا ورق جس میں شفاف یا بلوری چٹانیں منقسم ہوتی ہیں ۔ (۷) زنگاری آئینہ ؛ شیشہ پر زنگار لگانے کا عمل ۔

**Foliato - : (comb.) [f. L. 'foliatus.']** جزو ترکیبی بمعنی ؛ پتے کی طرح بنا ہوا ۔

**Foliator : (n)** کتاب کے اوراق پر سلسلہ وار نمبر لگانے والا ۔

**Foliature : (n) [Late .L.'foliatura.']** (۱) پتوں یا پتیوں کا گچھا؛ نیز پتیوں کی آرائش ۔ (۲) پیٹ کر ورق یا طبق بنائے جانے کی حالت : (نباتیات) شاخ و برگ : برگیت ۔

**Folic acid : (n)** (کیمیا) فولک ایسڈ ؛ وٹامن بی ۔

**Folicole : (n)** برگ باش ۔

**Folie : (n)** (طب، نفسیات) جنون ؛ اختباط ۔

**Folie circulaire : (n)** (نفسیات) جنون دوّار ۔

**Folie de grandeur :** (نفیسات) اختباط عظمت ۔

**Folie gemellaire :** (طب) جنون توامی ۔

**Foliicolous : (a) [f.L.folii- +col-.]** پتوں پر طفیلی طور سے پیدا ہونے یا نشو ونما پانے والا ۔

**Foliiferous : (a)** برگ آور؛ جس سے پتیاں نکلیں یاپیدا ہوں ۔

**Foliiform : (a)** پتے کی شکل کا ؛ برگ نما ؛ برگ آسا ؛ برگ مانند ؛ پتے جیسا ۔

**Foliiparous : (a)** (نباتیات) غیر پھول دار درخت یا پودا ؛ صرف پتیاں پیدا کرنے والا ۔

**Folily : (a)** پُر از حماقت ؛ احمقانہ ؛ بے وقوفانہ ۔

**Folio : (n) [L.'folio.']** (۱) کاغذ کا ورق جس پر ایک ہی طرف نمبر لگایا گیا ہو ۔ (۲) (محاسبی) بہی کھاتہ وغیرہ کے دو صفحے بالمقابل جن پر ایک ہی وقت میں اندراجات کئے جائیں یا ایک ہی صفحہ جس پر دونوں طرف کا (لین اور دین) حساب لکھا جائے ۔ (۳) (طباعت) چھپی ہوئی کتاب کے صفحات کے نمبر ۔ (٤) کاغذ کا ایک مکمل سائز والاتختہ جس کی صرف ایک تَہ بنائی گئی ہو؛ نیز مجازاً ۔(٥) بڑی سے بڑی تقطیع کی جلد یا کتاب ؛ ایک بار موڑے ہوئےکاغذ کے تختوں پر مشتمل کتاب یا جلد؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔ (٦) (قانون) کسی دستاویز کے مضمون کی طوالت کا اندازہ کرنے کےلئے لفظوں کی ایک معینہ تعداد (انگلینڈ میں ۷۲ یا ۹۰ اور امریکا میں عموماً سو) جسے ایک اکائی کے طور پر شمار کیاجاتا ہے۔(۷) کاغذ کا وہ تختہ جسےایک بارموڑا گیا ہو ۔ (۸) (تجارت) صفحہ ۔

**In folio :** صرف ایک بار موڑے ہوئے بڑی تقطیع کے تختے کی شکل میں؛ کاغذ کے تختے کی صرف ایک تہ کر کے اس تقطیع پر جو کتابیں لکھی یا چھاپی گئی ہوں؛ اس قسم کےاوراق کی جلدیں ۔

**Folio : (a)** ایک بار موڑے ہوئے تختے یا تختوں کا بنا ہوا ؛ فولیو کی تقطیع والا ؛ فولیو کی تقطیع میں ۔

**Folio : (v)** صفحات پر نمبر لگانا؛ (کسی کتاب وغیرہ) کے اوراق پر سلسلہ وار نمبر لگانا ۔

**Folio branchiate : (a)** (حیوانیات) برگ خیشومی ۔

**Folio ledger : (n)** (تجارت) صفحہ کھاتہ ۔

**Folio making : (n)** جز بندی ۔

**Folioing : (n)** (تجارت) اندراج کھاتہ ۔

Foliolate : (a) کاغذ کےایک بارموڑے ہوئےتختوں یا دو ورقی رسالوں کا، اُن سے متعلق یا اُن پر مشتمل ؛ (نباتیات) برگچھ دار ؛ پتیاں دار۔

Foliole : (n) [L.foliolum.] (۱) (نباتیات) مرکب پتے کا تقسیم شدہ ٹکڑا یا حصہ ؛ چھوٹا پتا ؛ کونپل ؛ پتی ؛ برگچھ۔ (۲) (حیوانیات) پتی نما چھوٹا زائدہ۔

Foliolum : دیکھو Foliole

Foliose : (a) [L.'foliosus.'] پتوں بھرا ؛ برگ دار ؛ پُر برگ ؛ پتوں سے بھرا ہوا ؛ گنجان برگہ۔

Foliosity : (a) پتوں سے بھرا ہونے کی حالت ؛ پرُ برگیت ؛ برگ داری۔

Folious : (a) پتوں بھرا ؛ پُر برگ ؛ برگ دار ؛ پتوں کی نوعیت یا فطرت کا۔

Folium : (n) [L.] (۱) ایک بارموڑاہوا کاغذ کا تختہ ؛ فولیو۔ (۲) (ہندسہ) مرکزہ دار انحنا کا ایک محدود حلقہ جس کے دونوں سرے ایک ہی مرکز یا نقطے پر ختم ہوتے ہیں۔ (۳) (ہندسہ) حقیقی نقطہء مماس اور لامتناہی پر ایک حقیقی گردان والی سادہ، مرکزہ دار، مکعب نما انحنا۔ (٤) برگ ؛ پتا ؛ ورقہ ؛پات۔

Folium of descartes : (n) (ہندسہ) حقیقی نقطہء مماس اور لامتناہی پر ایک حقیقی گردان والی سادہ، مرکزہ دارمکعب نما انحنا۔

Folk : (n) [OE.'fole.'] (۱) ایک قوم؛ عوام ؛ ملت؛ نسل ؛ خیل ؛ گروہ؛ قبیلہ (متروک)۔ (۲) (جمع)لوگ؛ بالعموم خاص طبقے کے لوگ۔ (۳) برادری ؛ ملت قوم ؛ عوام کی وہ جماعت جو کسی برترہستی (مثلاً رسول ؛ بادشاہ) کے ماتحت ہو ؛ عوام کالالقام ؛ عوام الناس ؛ عوام (متروک)۔ (٤) بنی نوع انسان (خاص کر بول چال میں)۔ (۵) (جمع) اقرباء؛ اہل خاندان؛ والدین؛ بچےاور رشتہ دار۔ (٦) لوگ۔

Folk art : (n) (تاریخ) لوک کلا۔

Folk-belief : (n) عقیدہء عوام ؛ عقیدہء ملت ؛ عام لوگوں کا عقیدہ؛ عقیدہء عوام؛ اعتقاد عامہ؛ لوک وشواس؛ لوک دھرم ؛ لوک عقیدہ۔

Folk culture : (n) لوک ثقافت۔

Folk-custom : (n) عام لوگوں کا رواج ؛ لوک ریت۔

Folk-dance : (n) لوک ناچ ؛ لوک رقص ؛ عوامی رقص۔

Folk-ethics : (n) عوامی اخلاقیات۔

Folk-etymology : (n) عوام کے الفاظ کی وجہء تسمیہ کو غلط طور سے سمجھ کر انکو بگاڑنا یا بدل دینا ؛ عوام کے ذریعہ کی گئی الفاظ کی وہ تبدیلی جواُنہیں کوئی معنی دینے کےلئےکی جاتی ہے؛ الفاظ کو نئے معنی دینے کےلئے اُن میں کی گئی عوامی تبدیلی؛ (فلسفہ)عوامی اشتقاقیات۔

Folk free : (a) ایک آزاد شخص کے حقوق کاحامل ؛ جسے ایک آزاد شخص کے حقوق حاصل ہوں۔

Folk land : (n) (تاریخ) حق ملکیت کی ایک مخصوص قسم کےتحت حاصل زمین کو ظاہر کرنے والی، قدیم انگریزی قانون کی ایک اصطلاح (Boon land کے برعکس) ؛ قبائلی زمین۔

Folk-laws : (n) عوامی قانون ؛ لوک قانون۔

Folk-leasing : (n) (انگریزی قانون) عوامی جھوٹ ؛ عوامی دروغ گوئی؛ کذب عام؛ عام افتراع؛ عام بہتان؛ عوامی اتہام ؛ تہمت عامہ ؛ عوام کی طرف سے جھوٹا الزام۔

Folk-literature : (n) عوامی ادب ؛ لوک ساہتیہ۔

Folk-lore : (n) (۱) متداول روایات وعقائد جو عام لوگوں میں راسخ ہوں؛ رسوم وعقائد؛ اجدادی۔ (۲) ان کا علمی مطالعہ۔ (۳) (تاریخ) عوامی حکایتیں ؛ لوک کتھائیں ؛ لوک اساطیر۔

Folk -mind : (n) عوامی ذہن۔

Folk myth : (n) لوک دیومالا ؛ عوامی توہمات ؛ اساطیر۔

Folk-name : (n) عوامی نام ؛ لوک نام ؛ قومی نام۔

Folk play : (n) عوامی کھیل ؛ لوک ناٹک ؛ عوامی ناٹک۔

Folk right : (n) [OE.'fokright.'] (تاریخ) حقوق اجتماعی ؛ قانون عام ؛ عوامی حق ؛ وہ اقرار جس کے تحت ہر آزاد شخص ایک آزاد انسان کی حیثیت سے اپنے حقوق سے استفادہ کرتا ہے۔

Folk society : (n) لوک سماج۔

**Folk-song : (n)** لوک گیت ؛ عوامی گیت ۔

**Folk-speech : (n)** عوامی بول چال ؛ لوک بھاشا ۔

**Folk-story/-tale : (n)** عوامی کہانی ؛ لوک کتھا ۔

**Folk-says : (n)** لوک ریت ۔

**Folkmoot/Folkmote : (n)** انجمن شہر؛ کسی قصبےیا شہر کے عوام کی ایک عام انجمن ؛ (تاریخ) جرگہ ؛ عوامی اجلاس ۔

**Folkmooter : (n)** مقامی سیاستداں ۔

**Follicle : (n) [L.'folliculus.']** (۱) کیس ؛ چھوٹا سا چھالا ؛ تھیلی ؛ غدود ؛ تھیلی کا سا؛ غیشائی ظرف جو حیوانی اور نباتی اجسام میں ملتا ھے؛ لمفی یا زُلالی گلٹی جو تھیلی کی شکل میں ترتیب دی ھو اور لمفائڈ نسیجوں پر مشتمل ھوتی ھے ۔ (۲) درختوں کی پھلی جس میں بیج ھوتے ھیں؛ (نباتیات) ایک قسم کا پھل جو ایک ہی بفچے پر مشتمل ھوتا ھے اور صرف شکمی درخت کے ذریعہ کھلتا ھے (قبل) کوئی بھی کھوکھلا یا غلافی پھَل ۔ (۳) ھوا سے پھولا ھوا کوئی چھوٹا تھیلا یا پھُکنا؛ بُلبلا ۔ (٤) (حشریات) کویا (ریشم کے کیڑے کا گھر) ؛ پھُلی؛ تخم دان ؛ (حیوانیات) غدہ ؛ گلٹی ۔

**Follicular : (a)** کیسوی ؛ کیسہ دار ؛ کیسہ نما؛ غدودی ؛ لمفی غدود پرمشتمل یا اُن سے بنا ھوا ؛ لمفی غدود کے مشابہ یا اُنکی فطرت کا ؛ (مرضیات) کسی مخصوص عضو کے لمفی غدود یا کیسوں کو متاثر کرنے والا ۔

**Folliculated : (a)** کیس دار ؛ بلبلا دار ؛ تھیلی دار ؛ کویادار ؛ کو یا کے اندر بند ۔

**Folliculitis : (n)** (مرضیات) لمفی غدود یا کیسوں کی سوزش اور ورم ؛ ورمِ جرابی ۔

**Folliculoma : (n)** (طب) جرابی سلعہ ۔

**Folliculose/Folliculous : (a)** لمفی غدود سے بھرا ھوا ؛ لمفی غدود کا حامل ؛ کیسہ دار ؛ کیسہ نما؛ تھیلی نما؛ لمفی یا زلالی غدود کی شکل یا فطرت کا ۔

**Follow : (n) [f.next. v.]** (۱) پیروی ؛متابعت ؛نتیجہ ؛ تعاقب ؛ اتباع ۔ (۲) (بلیرڈ) ایسی ضرب جس سے کھلاڑی کی گیند نشانے پر رکھی ھوئی گیند سےٹکرانے کے بعد اُس کےپیچھے پیچھے جاتی ھے ۔(۳) (کرکٹ) کسی ٹیم کا ایک دفعہ کھیل کر اور حریف کےمقابلے میں بہت کم رن بنا کر دوبارہ کھیل کےلئے میدان میں جانا ۔ (اس کےلئے Follow on بھی استعمال ھوتا ھے) ۔ (٤) (گولف) گیند کو مارنے کے بعد اُسے مسلسل مارتے ھوئے ایک سرے سے دوسرے سِرے تک پہنچا دینا (اس کے لئے Follow through بھی استعمال ھوتا ھے) ۔

**As follows :** ایک تمہیدی فقرہ بمعنی حسب ذیل ؛ مندرجہ ذیل ۔

**His arguments are as follows :** اس کے دلائل حسب ذیل ہیں ۔

**It follows that he was not there :** اس سےیہ نتیجہ نکلتا ھے کہ وہ وہاں نہیں تھا ۔

**Trade follows the flag :** تجارت جھنڈے (حکومت) کے پیچھے پیچھے چلتی ھے، (حکومت کا لازمی نتیجہ تجارت کی وسعت ھے) ۔

**Follow : (v) [OE.falzian, Fylan.']** (۱) کسی متحرک چیز یا شخص کے پیچھے آنا ؛ بہ ترتیب وقت و مقام ؛ مسلسل یا ترتیب ۔ (۲) کسی کےساتھ جانا ؛ خدمت کرنا (کسی شخص کی) خوبیوں کا دلدادہ ھو کر اس کے پیچھے جانا؛ اس کا اتباع کرنا ؛ پیروی کرنا ؛ کسی کے پیچھے آنا ۔ (۳) (کسی بات کا)نتیجہ نکلنا ؛ لازمی نتیجہ پیدا ھونا یا نتیجے کے طور پر واقع ھونا ۔ (٤) کسی معاملے میں مبتلا ھونا ۔ (۵) (کسی بات کی) کوشش کرنا ؛ مقصد کو حاصل کرنے کےلئے جدو جہد کرنا۔ (٦) (کسی کو) اپنا رہنما اور سردار مان لینا ؛ اس کی اطاعت کرنا ؛ اس کےخیالات واغراض کو اختیارکرلینا ۔ (۷) کسی پیشہ کو اختیار کر لینا ۔ (۸) مقرر کے دلائل یا تقریر کے معنی پر حاوی ھو جانا یا اس کی ذہنیت کا اتباع کرنا ؛ (کسی شخص یا چیز کے) پیچھے چلنا یا آنا ۔ (۹) بلحاظ ترتیب ایک چیز کےبعد دوسری چیزکا آنا؛ واقع ھونا۔ (۱۰) کسی بات یا واقعہ سے کسی بات یا واقعہ کا ظہور میں آنا ۔ (۱۱) کسی چیز(بات یا واقعہ) کا ایسا ھونا جس سے کوئی نتیجہ نکالا جا سکے ۔ (۱۲) (بلیرڈ) کھلاڑی کی گولی کا دوسری گولی سے ٹکرا کر اسی کے ساتھ ساتھ چلا جانا ۔ (۱۳) کسی کےساتھ پیشوا، رہنما یا آقا جیسا سلوک کرنا یا اُسے ایسا سمجھنا ۔ (١٤) کسی کی بزرگی یا اقتدار کو قبول کرنا یا اُس کی مثال پکڑنا ؛ کسی مقصد یا رائے کی حمایت کرنا ۔ (۱۵) (کسی مثال مشورے وغیرہ) پر یا

اُس کے مطابق عمل کرنا ؛ اتباع کرنا ؛ متبع ہونا ؛ نمونہ پکڑنا ؛ مثال سامنے رکھ کر اس کی پیروی کرنا ؛ تقلید کرنا۔ (١٦) (کسی طرززندگی وغیرہ کو) اختیار کرنا؛ عمل میں لانا؛ (کسی روش پر) چلنا؛ خصوصاً کوئی پیشہ اختیار کرنا ۔ (١٧) (کسی متحرك یا چلتی ہوئی شے) کےراستےیا اُس کی پیش رفت پر نگاہ رکھنا ؛ (کسی دلیل، سلسلہ خیالات وغیرہ کو) قائم رکھنا؛ جاری رکھنا ۔(١٨) کسی کے پیچھے آنا یا جانا ؛ ایك ہی سمت میں پیچھے پیچھے چلنا؛ کسی کے ساتھ ساتھ آنا ؛ بڑھنا ؛ (کسی راہ ، روش وغیرہ پر) قائم رہنا، چلتےرہنا؛ بڑھتے جانا (ادبی اور مجازی معنوں میں) ۔ (١٩) (سلسلےمیں کسی چیز کے) بعد آنا؛ جانشیں ہونا (کسی بھی جگہ پر) کسی فرمانروا کے بعد تخت پر بیٹھنا ۔ (٢٠) (مجازاً) ساتھ ساتھ چلنا یا واقع ہونا ؛ کسی بات کا نتیجہ ہونا؛ متعاقب ہونا ؛ کسی کی تلاش میں جانا ؛ جالینے کی کوشش کرنا ؛ تعاقب کر نا ؛ تلاش کرنا ؛ پیچھا کرنا ؛ تعاقب میں جانا (کسی شے کی) تلاش میں نکلنا یا جانا ۔

To follow after : رسائی حاصل کرنے کی کوشش کرنا ؛ احاطہ کرنا یا ذہن نشین کرنےکی کوشش کرنا ؛ پورا کرنے یا پا یہ• تکمیل تك پہنچانے کےلئے سعی• بلیغ کرنا ۔

To follow in his steps : اس کے قدم بہ قدم چلنا ۔

To follow in the wake of : پیچھے پیچھے چلنا ؛ کسی واقعہ کا کسی واقعے کے بعد پیش آنا ۔

To follow one's nose : اپنی ناك کی سیدھ میں چلنا؛ (اصطلاح)بجائے کسی مقرر راستہ کے غیر معین راستے پر چلنا ؛ منہ اٹھائے بغیر سوچے سمجھے چلنا؛ تن بہ تقدیر چلنا ۔

To follow out : آخری حدتك ؛ انتہائی حدتك پیچھا کرنا ؛ تعاقب کرنا ۔

To follow suit : ماننا ؛ اتباع کرنا (کسی بات پر عمل کرنا) ؛ (کس بات یا اصول کو) اپنےلئے قاعدہ اور قانون بنالینا ۔

To follow the drum : سپاہی ہونا ۔

To follow the sea : ملاحی کا پیشہ اختیار کرنا ۔

To follow the hounds : کتوں کےذریعہ شکار کرنا یا کھیلنا؛ شکار میں کتوں کے پیچھے پیچھے جانا ۔

To follow the plough : ہلواہا بن جانا ؛ ہل چلانے کا پیشہ اختیار کرلینا ۔

Follow my leader : (n) ایك کھیل جس میں ہر کھیلنے والے کو وہی کرنا پڑتا ہے جو کھیل کا سردار کرے ۔

Follow-on : (v) (١) پیچھے پیچھے چلنا ؛ پیروی میں چلنا ؛ میں چلنا؛ اتباع جاری رکھنا؛ پیچھا کرتے جانا؛ تعاقب جاری رکھنا ۔ (٢) (کرکٹ) کسی ٹیم کا ایك دفعہ کھیل کر اور حریف کے مقابلہ میں بہت کم رن بنا کر دوبارہ کھیل کے لئے میدان میں جانا ۔

Follow the leader's price policy : (n) (معاشیات) قیمت میں قائد کی پیروی کی پالیسی ۔

Follow-through : (v) (گولف) گیند کو مارنے کے بعد اُسے مسلسل مارتے ہوئے ایك سرے سے دو سرے سرے تك پہنچا دینا ۔

Follow-up : (v) (١) قریب سے پیچھا کرنا؛ یا پیچھے پیچھے چلنا؛ پیروی کرنا۔(٢) مضبوطی سےقائم رہنا؛ پوری قوت سے لگے رہنا ؛ مزاولت کرنا ؛ استقلال کے ساتھ کسی کام پر یا مقصد پر جمے رہنا ۔ (٣) ایك ضرب لگا کر فوراً ہی دوسری ضرب لگانا ۔(٤) (فٹ بال) جس کھلاڑی کے پاس گیند ہو اُس کی مدد کرنے کےلئے اس کے قریب ہی رہنا ۔

Follow up action : (n) (انتظامیہ) کار روائی مابعد ۔

Follow up negotiation : (n) (انتظامیہ) گفت و شنید مابعد ۔

Follower : (n) [OE.'folzere.'] (١) پیرو؛ تابع ؛ شاگرد ؛ مرید ؛ مقلد ؛ چیلا ؛ متبع ۔(٢) (روز مرّہ) وہ ملازمت پیشہ جو کسی کے گھر کی خادمہ سے شادی کرناچاہتا ہو؛ کسی کےگھر کی خادمہ سے عشق کرنے والا ۔ (٣) پیچھے پیچھے چلنے والا (کسی متحرك چیز یا شخص کے) ؛ پیچھا کرنے والا ؛ تعاقب کرنے والا؛ متعاقب ۔ (٤) خدمت گار ؛ نوکر ؛ حاشیہ بر دار ؛ خادم یا خادمہ ؛ کسی کےساتھ ساتھ رہنے والا ؛ وابستہ ؛ طرف دار ؛ حمایتی ؛ حامی ۔ (٥) کوئی چیز جو کسی چیز کے فوراً بعد آتی ہے ۔ (٦) (اسکاٹستان) (بول چال) مویشیوں کے بچے ۔ (٧) (میکانیات) (مختلف قسم کے مطالعے میں) وہ بلاك یا تختہ جس کے ذریعہ دباؤ ڈالا جاتا ہے ؛ (اسٹیم انجن) بھرنے والے بکس کا ڈھکن یا ڈاٹ جو پیکنگ پر دباؤ ڈالتی ہے۔ (٨) (اسٹیشنری)

کاغذ کا تختہ جو کتاب کے شروع میں یا دستاویز وغیرہ میں لگایا جاتا ہے؛ تختہ چادر۔ (۹) کسی پیشے کو اختیار کرنے والا۔

Following : (n) (۱) پیچھے پیچھے چلنے کا عمل ؛ پیروی ؛ تقلید ؛ حمایت ؛ طرفداری ؛ اتباع ؛ اطاعت ؛ پیچھا ؛ تعاقب ۔(۲) مریدوں ، چیلوں پیروؤں ، متعلقین کی جماعت؛ مریدین؛ متعلقین؛ چیلے ؛ مقلدین ؛ خدام ؛ شاگردان ۔

Following : (a) (۱) (ذیل زیریں ؛ متعاقب؛ آیندہ؛ حسب ذیل ۔ پیچھے پیچھے چلنےوالا (کسی متحرک شخص یا شے کے) ؛ پیرو ؛ مقلد ؛ متبع ؛ مرید ؛ چیلا ؛ شاگرد ؛ حامی ؛ طرفدار ؛ متعاقب ؛ پیچھا کرنےوالا ؛ کسی کےفوراً بعد آنے والا ؛ جانشین؛ بعد کو واقع ہونے والا ؛ منتج ہونے والا ۔ (۲) جس سمت میں جہاز جارہا ہو اُس سمت میں بہنےوالی ہَوا یا مدّ ؛ موافق ہَوا ؛ موافق مد یا جوار ۔(۳) (بلیرڈ) ایسی ضرب جو کنارے کی گیند کو نشانے پر رکھی ہوئی گیند سے ٹکرانے کے بعد اُس کے پیچھے پیچھے لے جائے ۔

The following are noteworthy : حسب ذیل امور (اشخاص) قابل ذکر ہیں ۔

Folly : (n) [ME.'foly'(e).] (۱) بے عقلی ؛ حماقت ؛ سمجھ اور فہم کی کمی؛ ابلہی ؛ نادانی؛ احمقانہ پن؛ حمق؛ کم عقلی ؛ ضعیف العقلی ؛ فتور عقل ؛ فتور ذہن ؛ ذہن کی کمزوری ؛ عقل سلیم کی کمی ۔ (۲) بےعقلی کا کام ؛ احمقانہ کام ؛ احمقانہ خیال ، عمل ۔ (۳) تمسخر انگیز بات ؛ احمقانہ کرداریارویّہ ؛ مضحکہ خیزحرکت ۔ (٤) (عموماً) عمارت جو بیکار، بےمصرف اور مضحکہ خیزخیال کی جائے ۔(٥) کوئی انتہائی قیمتی اور بےفائدہ تعمیر یا کام جس سے بنانے والے کی بیوقوفی یا حماقت ظاہر ہوتی ہو ۔(٦) منقش اور خاص مذاق کی طرز کا ایک شہ نشین یا موسم گرما میں استعمال کرنے کا بنگلہ ۔

Folly : (v) بےوقوفی ، کم عقلی، ناسمجھی یا حماقت کا کام کرنا ؛ ضعیف العقلی یا غیرسلیم الطبعی ظاہر کرنا ؛ حماقت کرنا ؛ ابلہی دکھانا ۔

Fomalhaut : (n) [Arab.] (علم النجوم) فم الحوت ؛ برج حوت کا اہم ترین ستارہ ۔

Foment : (v) [Late. L.'fomentare.'] (۱) گرم لوشن یا دوا آمیز (دھونے کی دواؤں) سے غسل دینا یا جسم کا کوئی حصہ دھونا یا سینکنا یا گرمی پہنچانا؛ (جسم یا عضو کو) تقویت پہنچانا ؛ گرم پانی یا لوشن سے سینکنا ۔(۲) (جذبات ، طرز عمل یا باغیانہ خیالات، بدامنی کو) پھیلانا؛ مشتعل کرنا ؛ ہَوا دینا ۔

Fomentation : (n) [Late. L.'fomentationem.'] (۱) گرم پانی میں اونی کپڑا یا فلالین بھگو کر جسم کے حصے پر رکھنا ؛ گرم فلالین وغیرہ سے گرمی پہنچانا؛ سینک ؛ ٹکمید؛ ضماد گرم ؛ پولٹس ۔ (۲) وہ چیز جس سے اس طرح سینکا جاتا ہے ۔ (۳) انگیزش ؛ تحریک ؛ تشویش ؛ ترویج ؛ حوصلہ افزائش ؛ بڑھاوا ۔

Fomenter : (n) اشتعال دلانے والا ؛ پھیلا نے والا؛ اُکسانےوالا ؛ شہ دینے والا ؛ اُبھارنے والا ۔

Fomes : (n) [L.] (۱) کوئی مسام دار یا سوراخ دار یا مادہ یا چیز جو وبائی یا متعدی جراثیم یا ذرات کو جذب کرنے یا اپنے اندر محفوظ کرنے کی صلاحیت رکھتی ہو ؛ نیز مجازاً ۔ (۲) (طب) معدی ۔

Fond : (n) [L.'fendus.'] (۱) اساس ؛ بنیاد؛ اصل ؛ پایہ ؛ متن ؛ پس منظر ۔(۲) سرمایہ ؛ بہم رسانی کا ذریعہ ؛ فراہمی اشیاء کا ماخذ ؛ منبع ؛ رسد کا ذریعہ ۔

Fond : (a) [ME. 'fonned.'] (۱) سادہ دل ؛ سریع الاعتقاد ؛ سادہ لوح؛ احمق؛ مسلوب العقل ؛ ابلہ؛ نرم دل؛ زود باور ۔ (۲) حماقت کے ساتھ قوی امیدیں رکھنے والا ۔ (۳) ضرورت سے زیادہ یا بہت محبت کرنےوالا ؛ بےحد پیار کرنےوالا ؛ محبت میں دیوانہ یا اندھا ؛ والہ و شیدا ؛ شفیق ؛ مشفق ؛ شیفتہ ؛ فریفتہ ؛ مشتاق ۔ (٤) (بول چال) (وہ چیز جو اپنا مزہ یا بو کھوچکی ہو) بے مزہ ؛ پھیکا؛ بے ذائقہ ؛ بے کار ۔(٥) احمقانہ جوش وخروش رکھنے والا ۔ (٦) (بول چال) ضعیف العقل ؛ ابلہ ؛ فاتر العقل ؛ مخبوط ؛ بدحواس ۔

Fond : (v) [OE.'fandian.'] کوشش کرنا ؛ سعی کرنا ؛ جد و جہد کرنا ۔

Fondaco : (n) [It. ad. Arab.] سرائے؛ مہمان خانہ ؛ کارواں سرا ؛ مسافروں کے رہنے کی جگہ ۔

Fondant : (n) [F. f. 'fondre.'] ایک قسم کی مٹھائی جو منہ میں پگھل جاتی ہو ؛ ہَوا مٹھائی ۔

Fondle : (n) احمقانہ شیفتگی ؛ بےجا لاڈ پیار یا نازبرداری ؛ غیر سنجیدہ گفتگو یا حرکات؛ احمقانہ سلوک یا کردار ۔

Fondle : (v) (۱) پیار کرنا ؛ شیفتگی میں چھاتی سے لگانا ؛ سینے سے لگانا ؛ محبت سے کھیلنا ؛ (کسی کے ساتھ یا کسی سے) ۔ (۲) بیٹھ کرہاتھ پھیرنا ؛ چُمکارنا ؛ پُچکارنا ۔ (۳) احمقانہ سلوک کرنا ؛ احمقانہ شیفتگی سے پیش آنا ؛ کم عقلی سے برتنا یا استعمال کرنا ۔ (٤) اظہار محبت کرنا؛ غیرسنجیدہ حرکتیں کرنا؛ غیرسنجیدہ باتیں کہنا؛ مشفقانہ سلوک کرنا ؛ انتہائی فریفتگی ظاہر کرنا ۔ (٥) نازو نعمت میں پال کر بگاڑ دینا ؛ زیادہ لاڈ سے خراب کر دینا ۔ (٦) نازبرداری کرنا ۔

Fondler : (n) احمقانہ سلوک کرنے والا ؛ کم عقلی ظاہر کرنے والا ؛ احمقانہ شیفتگی سے پیش آنے والا ؛ شیفتگی میں سینے سے لگانے لینے والا ؛ غیر سنجیدہ حرکتیں کرنے والا ۔

Fondling : (n) مشفقانہ برتاؤ ؛ شفقت سے چھونا یا ہاتھ پھیرنا ؛ محبت کا انداز ؛ انداز شفقت ؛ محبت کا اشارہ ۔

Fondling : (n) جسے بہت زیادہ پیار، دُلار ؛ اور نازو نعم میں رکھا گیا ہو؛ جس کی بہت نازبرداری کی گئی ہو ؛ لاڈ لا ؛ پیارا ؛ منظور نظر ۔

Fondly : (adv.) (۱) محبت سے ؛ پیار سے ؛ دل سے ؛ مشتاقانہ شوق سے؛ شفقت سے مشفقانہ ؛ (نیز) لاڈ پیار کے ساتھ؛ ناز برداری سے؛ ازروئے مہربانی ۔ (۲) احمقانہ سادگی سے ؛ احمقانہ خوش اعتقادی سے؛ سادگی یا نادانی سے ؛ احمقانہ ۔

Fondness : (n) (۱) محبت ؛ پیار ؛ رجحان ؛ شوق ؛ شغف ؛ اشتیاق ؛ میل ؛ رغبت ۔ (۲) نادانی ؛ حماقت ؛ سادہ دلی ؛ سادہ لوحی ؛ کمزوری ؛ ضعیف العقلی ؛ قوت زور یا قوت فہم کی کمی (بول چال) ۔ (۳) احمقانہ شفقت و محبت ؛ بے وجہ یا نامناسب شفقت، پیار، مہربانی یا نازبرداری؛ بےجا لاڈ پیار ۔ (٤) خلقی ذوق ؛ جبلّی پسند ؛ اصلی مذاق ؛ جبلی ذوق ۔

Fondon : (n) [Origin unkn.] (کان کنی) تانبے کا ایک بڑابرتن جس میں پارے کے ساتھ دھات کو ملایا جاتا ہے ۔

Fondu/Fundus : (n) [F.f.fondre.] سوتی کپڑوں پر نقاشی کی وہ قسم جس میں تمام رنگ آپس میں گُھل مِل جاتے ہیں ۔

Fondue : (n) [F. f. as.prec.] انڈے وغیرہ کے ساتھ پگھلا ہوا پنیر (ایک خاص قسم کا کھانا) ۔

Fonly : (adv.) [f. Fon.of unkn.origin.] بیوقوفانہ ؛ احمقانہ ؛ سادہ لوحی سے؛ نادانی سے ۔

Font : (n) [L.'fontem or fontes.'] (۱) حوض یا برتن (عموماً پتھر کا) جس میں بپتسما کا پانی گرتا ہے ۔ (۲) لیپ کی کُپی (جس میں تیل رہتا ہے) ۔ (۳) سوت ؛ چشمہ ؛ منبع ؛ مصدر ۔ (٤) پاک رکھنے کا برتن؛ مذہبی رسم میں استعمال کیا جانے والا پانی رکھنے کا برتن ۔

Font : (n) [F.'fonte, f. fondre.] (۱) (دھات کو) گلانے اورڈالنے کا عمل (شاذ) ۔ (۲) (طباعت) مخصوص شکل اور سائز والے حروف کا ایک مکمل سیٹ ۔

Font et origo : (n) (جغرافیہ) شر چشمہ ۔

Fontal : (a) [med. L.'fontalis.'] (۱) کسی چشمے ؛ فوارے یا سوت کا یا اس سے متعلق ؛ کسی منبع کا یا اس سے متعلق اصلی ؛ بنیادی ؛ حقیقی ؛ ابتدائی ۔ (۲) بپتسما کا یا اس سے متعلق ۔

Fontal : (n) (نقابت) پانی کا ایک برتن جس سے ہمیشہ پانی نکلتارہتا ہے (یعنی اس کا سوتا (جس سے وہ ہے) ہمیشہ جاری ہے) ۔

Fontanelle /Fontanel : (n) [F.dim. of 'fontaine.'] (تشریح) شیرخواربچے کے سر میں جھلی دار خلا جو کھوپڑی کے اوپر کی ہڈی عظم القحف سے متصل زاویوں کے پاس ہوتا ہے ؛ نرمہ٭ سر ؛ (تشریح) نافوخ ۔

Fontange : (n) [Fr. f. 'Fontanges.'] قدیم کلاہِ بلند ؛ ایک قسم کی اونچی زنانہ ٹوپی جو تار سے بنی ہوئی فریم پر عمدہ کپڑے، جھالروں اور فیتوں سے بنی ہوتی تھی اورسترھویں صدی کے اواخر اور اٹھارھویں صدی کے اوائل میں رائج تھی ۔

Fonticulus : (n) (۱)(طب) آبلہ؛ چھالا ۔ (۲) (طب)نافوخ سینہ ۔

Foo-foo : (n) [etym. doubtfull.] (عامیانہ) بےوقوف ؛ احمق ؛ مردھو ؛ فاتر العقل ؛ ناقص العقل ۔

Food : (n) [OE. 'foda.'] (۱) غذا ؛ کھانے کی چیزیں ؛ آذوقہ ؛ خوراک؛ طعام؛ قوت ؛ اشیائے خوردنی؛ خوراک؛ نظام جسمانی کی زندگی و بالیدگی نیز اس کےنقصانات کو پورا کرنے کےلئے جوکچھ کھایا

جاتا ہے ۔ (۲) خاص قسم کی غذا؛ درختوں کی پرورش کرنے والی غذا جو اُنہیں زمین اور ہَوا سے حاصل ہوتی ہے ۔ (۳) (مجازاً) موضوعِ بحث؛ وہ بات یا مسئلہ جس پربحث و تمحیص یا گفتگو کی جائے ؛ دماغی غذا ۔

For bidden food : طعام ممنوعہ ۔

Mental and intellectual food/Food for thought or meditation : غذائے دماغی و ذہنی ؛ غور و فکر کے قابل امور؛ ایسےمعاملات یا مسائل جو سوچنے اور غورکرنے کے قابل ہوں ۔

To be food for fishes : (۱) غرق ہوجانا ؛ ڈوب جانا ؛ غرقاب ہوجانا ۔ (۲) مچھلیوں کی غذا ہوجانا ۔

To be food for worms : کیڑوں کی غذا ہوجانا ؛ مرجانا ؛ سڑجانا ؛ گل جانا ؛ برباد ہوجانا ۔

Food and agriculture organisation : (n) خوراک اور زراعت کا ادارہ ۔

Food and drink : (n) اشیائے خورد و نوش ۔

Food bodies : (n) (حیوانیات) غذائی اجسام ۔

Food canal : (n) غذا کی نالی ؛ معدے کی نالی ۔

Food card : (n) جب (جنگ کےزمانے میں) کھانے کی اشیاء حکومت کی نگرانی میں تقسیم کی جاتی ہیں تو ہر شخص کو ایک کارڈ دیا جاتا ہے جس کے سر کاری باورچی خانے یا دکان پر پیش کرنے سےمقررہ غذا ملتی ہے ؛ راشن کارڈ ۔

Food chopper : (n) غلّے کوبھوسے سے الگ کرنے، پیسنے کی مشین یا آلہ ۔

Food collecting stage : (n) (تاریخ) غذا اکٹھا کرنے کی منزل ۔

Food colour : (n) کھانے کی چیزوں میں دیا جانے والا رنگ ۔

Food controller : (n) وہ وزیر اغذیہ جو جنگ کےزمانے میں سامان غذا کی فراہمی کا نگراں ہوتا ہے ۔

Food conversion : (n) وہ شرح جس کے مطابق کوئی جاندار اپنی غذا کو نسیجوں میں تبدیل کرتا ہےاس کا اظہار اس طرح کیا جاتا ہے کہ فی پونڈ حاصل شدہ وزن کےلئے کتنے پونڈ غذا استعمال کی گئی ۔

Food crop : (n) (معاشیات) غذائی فصل ؛ اناج کی فصل ۔

Food crop area : (n) (معاشیات) غذائی فصل کا رقبہ ۔

Food for powder : (a) گولی مارے جانے کےلائق ؛ گردن زدنی؛ جنگ میں مارے جانے کے قابل ؛ باروت کی غذا؛ سپاہی ؛ فوجی آدمی ۔

Food-gatherer : (n) وہ شخص جو شکار ، ماہی گیری اور دوسرے ذرائع سےاپنی غذا حاصل کرتا ہے (زراعت کر کے یا مویشی پال کرکے) ۔

Food gathering tribes : (n) (سماجیات) غذا اکٹھی کرنے والے قبیلے ۔

Food grain : (n) اناج دانہ ؛ غلّہ جو انسان کی خوراک کے لئے پیدا کیا جاتا ہے ۔

Food investigation Organisation : (n) غذائی تحقیق ادارہ ۔

Food offerings : (n) کھانے کا چڑھاؤ ۔

Food preservasion : (n) تحفظ غذا ۔

Food plant : (n) غذائی پودا ؛ وہ پودے جن کے بعض حصے انسان کے لئے غذا فراہم کرتے ہیں (گندم، آلو، کرم کلّہ) ۔

Food poisoning : (n) غذا کے ذریعہ معدے یا آنتوں میں پیدا شدہ زہر یا زہریلے جراثیم ؛ تسمیم غذا ؛ سمیّت غذا ۔

Food producing stage : (n) پیدائش غذا کی شرح ۔

Food-rent : (n) لگان بہ شکل جنس ؛ جنس یا شے کی شکل میں مال گذاری ۔

Food stuff : (n) وہ اشیاء جو کھائی جاتی ہیں ؛ اشیاء خوردنی؛ سامان خوراک ؛ سامانِ غذا ؛ ماکولات ۔

Food tube : (n) دیکھو Food canal

Food unit : (n) ۱۷۵۱ کیلوری کی اکائی جو تغذیاتی حیثیت سے استعمال کی جاتی ہے ۔

Food-yolk : (n) انڈے کی زردی کا وہ حصہ جو بچے کو غذا فراہم کرتا ہے ۔

Foodful : (a) کھانے کی چیزوں سے بھرا ہوا ؛ پُر از غذا ؛ حاصل خیز ؛ غذا فراہم کرنے والا ؛ خوراک بہم پہنچانے والا ؛ (مجازاً) ذہنی و جذباتی غذا سےپُر ۔

Foodless : (a) (۱) بے غذا ؛ بھوکا ؛ جس کو غذا نہ ملے ۔ (۲) غریب (ملک) جہاں کی آبادی کو غذا کی کمی کےباعث بھوکارہناپڑتا ھے؛ جہاں کی آبادی بھوکی مرتی ھے ۔ (۳) بانجھ ؛ اوسر ؛ بنجر ۔

Foodlessness : (n) بھوک ؛ بھوک مری ؛ غذا کی کمی ؛ عقم ؛ بانجھ پن ؛ غیر پیداواریت ؛ زمین کا اوسر یا بنجر ھونا ۔

Foody : (a) پر از غذا ؛ مقّوی ؛ غذا فراہم کرنے والا ۔

Fool : (n) [ME. 'fol.'] (عامیانہ) بے وقوف ؛ احمق ؛ نادان ؛ سادہ لوح ؛ ابلہ ۔ (۲) ایسا شخص جس کے طرزعمل کو ناپسند کیا جائے ۔ (۳) درباری مصاحب) مسخرہ ؛ بھانڈ ؛ نقال ؛ جو دوسرے کی تفریح کےلئے پیشہ ور طور پر بےوقوفی اور حماقت کی باتیں یا حرکتیں کرتا ھو ۔ (٤) ایسا شخص جس کا سر عقل سے خالی ھو ؛ کمزور دماغ ؛ ضعیف العقل ۔ (٥) وہ شخص جس میں قوت فیصلہ ، قوت ادراک اورفہم کی کمی ھو ؛ ضعیف العقل (بائبل کی زبان میں ، بے دین یا بُرے شخص کو کہتے ہیں) ۔ (٦) ایسا شخص جو بنایا ھوا بیوقوف ھو جسےبیوقوف یا اُلّو بنایاجائے (اب متروک ھے) ۔ (۷) ایک بےضرر مگر کھسکا ھوا یا کم عقل انسان ؛ وہ شخص جس کی کوئی خاص کمزوری ھو (مثلا A Food for women) ۔

All fool's day : یکم اپریل ۔

April fool : جس شخص کو یکم اپریل کو کوئی دھوکا (از راہ تمسخر) دیا جائے یا دھوکا دے کر بے وقوف بنادیا جائے یا دھوکے سے کوئی ایسا کام اس سے کرایا جائے جو احمقانہ ھو ۔

No fool like an old fool : بڈھے بیوقوف (خصوصاً بڈھےاور معمرعاشق) سے زیادہ کوئی بےوقوف نہیں ۔

To be a fool for one's pains : بےفائدہ ؛ بے نتیجہ ؛ محنت اور درد سری برداشت کرنا ۔

To be a fool to : کسی کے مقابلے میں کچھ نہ ھونا ؛ ہیچ ھونا ؛ خود کو بے وقوف یا ہیچ ظاہر کرنا ۔

To make a fool of : کسی کو دھوکا دینا ؛ بے وقوف بنا دینا؛ کسی کے ساتھ چال چل جانا ۔

To play the fool : (۱) مسخرے کارول ادا کرنا ؛ جوکر یا بھانڈ بننا ۔(۲) غلطی یا حماقت کرنا؛ احمقوں کی طرح حرکات کرنا؛ مسخرہ پن یا بھانڈوں کی طرح حرکتیں کرنا ۔

To send, go, on fool's errand : کسی کو کوئی بےنتیجہ (احمقانہ) کام کرنے کےلئے بھیجنا یا کسی کا جانا ؛ بےوقوفی سے بےنتیجہ محنت یا زحمت برداشت کرنی یا کسی سے کرانی ۔

Fool : (n) [Origin doubtfull.] ایک قسم کا انگریزی کھانا جس میں کسٹرڈ ، کریم اور دودھ کے ساتھ ملائے ھوئے ، کچلے ھوئے، اور دھیمی آنچ پر پکائے ھوئے پھل ھوتے ہیں ۔

Fool : (v) دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ بےوقوف بنانا ؛ بےوقوف بننا ؛ استہزا کرنا ؛ مسخرہ پن کرنا؛ ہنسی اڑانا ؛ خفیف الحرکتی کرنا ؛ ہل چل یا اُدھم مچانا؛ سستی کرنا ؛ کاہلی میں وقت ضائع کرنا ؛ نیز اُس کے ساتھ چونکانا ؛ مزاحم ھونا؛ ہمت پست کرنا ۔

To fool away : حماقت سے پھینك دینا ؛ خرچ کر ڈالنا ؛ چھوڑ بیٹھنا ۔

To fool away time and money : حماقت کے ساتھ روپیہ یا وقت ضائع کرنا ۔

To fool one out of money : کسی شخص کو بیوقوف بنا کر اُس سے روپیہ اینٹھ لینا ۔

To fool one unto doing : کسی کو بیوقوف بنا کر (یا خوشامد کر کے) کوئی کام کرالینا ۔

Fool : (a) (اسکاتستانی) (روز مرہ ، بازاری) بے وقوف ؛ سادہ لوح ؛ ابلہ ؛ ضعیف العقل ؛ مردھو ؛ احمق ۔

Fool-begged : (a) بےوقوفوں کا سا؛ احمقوں جیسا؛ احمقانہ ۔

Fool born : (n) مسخرے یا احمق کی اولاد ۔

Fool duck : (n) (امریکا) سرخ و سفید یا سرخ بط ۔

Fool fish : (n) ایك قسم کی امریکی مچھلی ۔

Fool hardihood : (n) اجڈ پن ؛ احمقانہ بہادری ؛ تیور بیجا ؛ بےپروائی ؛ بے فکری ؛ جرأت احمقانہ ۔

Fool hardily : (adv.) اجڈپن کے ساتھ؛ احمقانہ بہادری سے ؛ بےوقوفانہ حوصلہ مندی یا دلیری کے ساتھ۔

**Fool hardiness : (n) [f. fool hardy]** دیکھو Fool hardihood

**Fool hardy : (a)[OF.fool hardi.']** اجڈ؛ بیوقوف بہادر (جواپنے کو فضول اور بے نتیجہ خطرات میں ڈال کر خواہ مخواہ زحمت اٹھا کر خوش ہوتا ہو اور فخر کرتا ہو) ؛ دیدہ دلیر ؛ بیوقوف ؛ حوصلہ مند ۔

**Fool hen : (n)** (امریکا) گراؤس ؛ ایک قسم کا سرخی مائل پرندہ خصوصاً نوجوان گراؤس (موسم کے ابتدائی حصے میں) ۔

**Fool-proof : (a)** (۱) (قواعد و غیرہ) اس قدر صاف وصریح کہ اس کے مفہوم کے متعلق کم عقل کو بھی غلط فہمی پیدا نہ ہو سکے ؛ تمام بے ترتیبیوں سے محفوظ کیا ہوا ؛ حماقت یا احمقانہ باتوں سے محفوظ ؛ اتنا مستحکم کہ اُسےنقصان نہ پہنچایا جاسکے یا اس کا غلط استعمال نہ کیا جاسکے ؛ تمام حادثات سےمحفوظ ۔ (۲) اس بات کی ضمانت یا گارنٹی کی ہوئی (چیز) کہ خواہ اسے کسی حالت میں استعمال کیاجائے وہ بغیر رُکے ہوئے یا ٹوٹےہوئے کام دے گی ۔ (۳) ایسا شخص جس کو بے وقوف نہ بنایا جاسکے ۔ (٤) خود روک ۔

**Foolery : (n)** (۱) حماقت ؛ احمقانہ حرکت ؛ ابلہی ؛ مسخرگی ؛ استہزا ۔ (۲) نا معقول یا مضحکہ خیز کا م یا چیز؛ کار ابلہانہ ۔ (۳) بھانڈوں یا نقالوں کا طبقہ ؛ احمقوں کا طبقہ ؛ مسخروں کاطبقہ ۔

**Fooling : (n)** (۱) حماقت ؛ مسخرگی ؛ مضحکہ خیزی ؛ نقالی ؛ بھانڈ پن ؛ بے وقوف بنانے کا عمل ۔ (۲) بھانڈوں کی نقل یا مزاح ۔

**Foolish : (a)** (۱) بےوقوف ؛ احمق ؛ بے عقل ؛ نادان ؛ جاہل ؛ ابلہ ۔ (۲) ابلہانہ ؛ احمقانہ ؛ جاہلانہ ؛ جہالت آمیز بےمعنی ؛ نرخرف ؛ مضحک ۔ (۳) ناچیز ؛ پست؛ محقر؛ گٹھیا ؛ دوں چشیت؛ حقیر؛ ہیچ ؛ ادنی؛ بےحقیقت فرومایہ؛ (متروک یابول چال) ۔

**Foolishly : (adv.)** بے وقوفی سے ؛ حماقت سے ؛ احمقانہ ؛ بے وقوفانہ ؛ جاہلانہ ؛ مہمل طور پر ؛ مضحک انداز میں ۔

**Foolishness : (n)** (۱) بے وقوفی ؛ حماقت ؛ نادانی ؛ کم عقلی ؛ ابلہی ؛ نامعقولیت ؛ مسخرہ پن ؛ مضحکہ خیزی ۔ (۲) احمقانہ بات یا حرکت ؛ نقالی ؛ بھانڈ پن ۔

**Foolocracy : (n)** (۱) (از راہ تمسخر) احمقوں کی حکومت ؛ ایسی حکومت جس کے عہدہ دار احمق ہوں ۔ (۲) احمقوں کا حکمراں طبقہ ۔

**Foolometer : (n)** حماقت یا ضعیف العقلی کا ایک معیار ؛ پیمانہ حماقت ۔

**Fool's bolt is soon shot :** بےوقوف کےدلائل کا ذخیرہ بہت جلد ختم ہو جاتا ہے ۔

**Fool's cap/Foolscap : (n)** (۱) وہ ٹوپی جو یورپ کے ازمنہ وسطیٰ میں درباری مسخرہ اُوڑھتاتھااورجس میں گھونگرو لگے ہوتے تھے۔ (۲) سترھویں صدی عیسوی میں بنے ہوئے بعض خاص قسم کے کاغذوں کا نشان ۔ (۳) مستطیل لکھنے یا چھاپنے کا کاغذ جس کا طول اور عرض ۱۵ـ۱۷ × ۱۲ـ۱۳$\frac{۱}{۲}$ انچ ہوتا ہے ۔

**Fool's coat : (n)** (۱) مسخرے یا بھانڈ کا بوقلموں یا رنگ برنگی کوٹ ؛ نیز مجازاً ۔ (۲) ایک قسم کا خوب صورت گانے والا پرندہ جس کے پنکھ پر سنہرے داغ ہوتے ہیں ۔ (۳) دُوہرےکُھل مندن والا سیپ یا گھونگا ؛ دو صدفی یا دو صمامی گھونگا ۔

**Fool's errand : (n)** کسی وفد یا پیغام کے ساتھ روانگی خصوصاً ایک مختصر سفر جس پر کسی کمتر شخص کو پیغام لےجانے کےلئے یا بھیجنےوالے کی کسی اورضرورت کےتحت بھیجا جاتا ہے؛ وہ کام جس کےلئے کوئی روانہ ہوتاہے؛ مقصد ۔

**Fool's mate : (n)** (شطرنج) مات جو شاہ کو دوسری ہی چال میں دی گئی ہو ۔

**Fool's paradise : (n)** خیالی جنت ؛ خیالی اور قیاسی خوشی اور محض دل خوش کرنے والا خیال باطل ؛ موہوم یا خیالی انبساط کی حالت ؛ احمقوں کی جنت ۔

**Fool's parslay : (n)** ایک قسم کی زہریلی گھاس ۔

**Fool's-stone : (n)** ایک قسم کی یوروپی ثعلب مصری ۔

**Foolscap folio/-octavo/-quarto :** کاغذ کے فل اسکیپ سائز کے تختوں سے بنی ہوئی جلد یا کتاب ۔

**Fooner : (n)** Founder کا اسکاٹستانی متبادل ۔

**Fooster : (n) [Ir.Gael. 'fustar.']** بھاگ دوڑ؛ شوروغل ؛ ہنگامہ ؛ ہلچل؛ کھلبلی؛ دوڑ دھوپ؛ سرگرمی؛ اضطراب؛ پریشانی ؛ اضطراری حرکات ۔

**Fooster : (v) :** ہلچل پیدا کرنا ؛ ہنگامہ مچانا؛ شوروغل کرنا ؛ بڑبڑا دینا ؛ بھاگ دوڑ کرنا ؛ گھبرا دینا ؛ پریشان کر دینا ؛ خاص کر احمقانہ گفتگو یا شوروغل میں وقت ضائع کرنا ۔

**Foot : (n) [OE.'fot.']** (۱) ٹانگ کا آخری حصہ جو ٹخنے کے جوڑ سے شروع ہوتا ہے ۔(۲) پاؤں ؛ پا ؛ چرن ؛ پیر ؛ کسی بھی متحرک یا چلنے والی چیز کا پاؤں ۔(۳) قدم ؛ چال ؛ گام ؛ رفتار۔(٤) پیادہ پیدل سپاہ ۔(٥) پلنگ ؛ چارپائی ؛ مسہری ؛ قبر وغیرہ کی پائنتی (پائین) ۔ (٦) موزہ وغیرہ کے نیچے کاوہ حصہ جو پاؤں کو ڈھکتا ہے ۔(٧) (شاعری) بحرو وزن کا وہ حصہ جس میں بہت سےتہجی کے ارکان ہوتے ہیں اور ان میں سے ایک رکن پر آواز کا زیادہ زور ہوتا ہے ۔ (٨) طول ناپنے کا پیمانہ جس میں ١٢ انچ ہوتے ہیں ؛ ایک مربع یا مکعب فٹ کے کسی برتن میں رکھی ہوئی چیز ۔(٩) کسی چیز کے نیچے کا(عموماً آگے نکلا ہوا) حصہ ؛ نچلا سرا؛ بیٹھک ؛ رکھی ہوئی چیز ؛ بنیاد ؛ بناء ؛ نشست؛پایہ؛ کرسی ۔(١٠) (حیوانیات)بےریڑھ کی ہڈی والے جانوروں کو چلنے یا حرکت کرنے کے قابل بنانےوالے مختلف اعضاء میں سے ایک ۔(١١) (نباتیات) درخت یا پودے کا وہ حصہ جو پتی یا پنکھڑی کو شاخ سےجوڑتا ہے؛ ڈانڈی ۔ (١٢) بال کی جڑ ۔ (١٣) پہاڑی ، سیڑھی، دیوار، فہرست ، صفحہ وغیرہ کا سب سے نیچے کا حصہ ؛ کسی پل کے ڈھلان کے اول یا آخر ۔(١٤) تلچھٹ ؛ گاد؛ دُرد ؛ تیل کا فضلہ ۔ (١٥) (جمع) موٹی شکر ۔(١٦) کسی بھی چیز کا نچلا حصہ جس کے سہارے وہ قائم رہتی ہے ؛ بنیاد؛ تلی ۔(١٧) پرکار یا کرسی وغیرہ کا پاؤں ۔ (١٨) (جمع) کچھوے کے اوپری کھپرے یا خول کےٹکڑوں کا تجارتی نام ۔(١٩) ٹوکری وغیرہ کا پیندے سے نیچے بنا ہوا سرا ۔(٢٠) بادبان کا عرشے سے قریب ترین سر ا ۔(٢١) نقطۂ تقاطع یا نقطۂ اتصال ؛ دو باہم متقاطع خطوط کا نقطۂ تقاطع یا کسی سطح سے ملانے والا نقطہ ۔

**At (a person's) feet :** کسی کے سامنے زمین تک جھکا ہوا یا سر ٹیکے ہوئے (مجازاً) کسی کے محکوم، مُرید، چیلے، سائل کے طور پر یا محکوم وغیرہ بن کر ۔

**At foot :** (صفحہ کے) آخر میں یا نچلے سرے پر (اصلاح یا نوٹ وغیرہ دینا) ۔

**Captain of foot :** پیادہ فوج کا کپتان ۔

**Debts foot up :** قرضہ کی میزا ن؛ کل مقدار ۔

**Feet foremost :** مردے کی طرح ۔

**On foot :** چلتا یا دوڑ تا ہوا ؛ پیادہ (نہ کہ سواری پر) ؛ پیادہ پا ؛ پیدل ؛ ہلتا ہوا ؛ حرکت میں ؛ متحرک ؛ جاگا ہوا ؛ بستر سے اُٹھ کر چلتا پھرتا ہوا ؛ بیدار ۔

**Standing on one's feet :** صحت جسمانی رکھنا ؛ اپنے پاؤں پر کھڑے ہونا ؛ اپنے بھروسا پر زندگی بسر کرنا ۔

**Ten feet long :** ١٠ فٹ لمبا ۔

**The fourth feet or regiment of feet :** پیدل پلٹن نمبر ٤ ۔

**To carry one off his feet :** کسی کے دل میں بہت شوق پیدا کر دینا ؛ اضطراب و شوق کی حالت میں بےقابو کر دینا ۔

**To change of foot or feet :** دو سرے جوتے پہن لینا ؛ جوتے بدل لینا ۔

**To drop or fall in one's feet :** کسی کے پاؤں پر گرنا؛ اظہار عجز کرنا؛ خوشامد کرنا؛ خوش بختی سے بسر کرنا؛ خوش قسمتی میں زندگی گذارنا ۔

**To find or know the length of (a person's) foot :** کسی کی کمزوری معلوم کرنا ۔

**To follow in one's foot slaps :** کسی کا اتباع کرنا ؛ تقلید کرنا ؛ پیروی کرنا ۔

**To have ball at one's feet :** کامیابی کا ذریعہ (راستہ) پالینا ۔

**To have feet of clay :** (کسی شخص کے) آسانی سے ہارجانے یا شکست کھانے کا امکان (ہونا) ؛ اپنے اندر کمزوریاں رکھنا ۔

**To have one foot in the grave :** مرنے کےقریب ہونا ؛ موت کے قریب ہونا؛ بہت معمر اورضعیف ہونا ؛ قبر میں پاؤں لٹکائے بیٹھنا ۔

**To keep one's feet :** کھڑا رہنا ؛ قائم رہنا ؛ کھڑے ہو کر چلنا؛ (اپنی جگہ پر) مستقل رہنا ؛ نہ گرنا ۔

**To measure another's foot with one's own last :** اپنی حالت پر دو سرے کو قیاس کرنا(جانچنا) ۔

To set, agitation, movement, on foot : کسی تحریک یا جدو جہد کا آغاز کرنا ۔

To set (a person) on his feet : کسی کی پوزیشن یا ذرائع زندگی کو محفوظ یا متیقن کر دینا ۔

To set, put, have, one's feet on the neck of : کسی کو بالکل دبا لینا ؛ جھکا لینا ؛ قابو میں کر لینا؛ لاچار اور مجبور کر دینا ۔

To put one's (foot) feet down : (مزاحاً) اڑ جانا ؛ کسی بات پر جم جانا؛ قطعی ارادہ کرکےعمل کرنا ۔

To put one's foot in or into it : مصیبت میں پھنس جانا؛ مشکل میں پڑجانا؛ دشواریوں کا سامنا ہونا ؛ مبتلائےمشکل ہونا ؛ (بول چال) سخت غلطی کرنا؛ فاش غلطی کرنا؛ سخت ٹھوکر کھانا؛ غلطی میں پھنس جانا؛ مبتلا ہوجانا ۔

To put (or set) the (or one's) best foot foremost : قدم بڑھانا ؛ آگے بڑھنا ؛ ترقی کرنا ۔

To take to one's feet : چلنا ؛ پھرنا ؛ ٹہلنا ؛ چہل قدمی کرنا ۔

To tread under feet : ظلم کرنا؛ پاؤں تلے روندنا ؛ دبانا ؛ کچلنا ۔

Under foot : (۱) پاؤں کے نیچے ؛ زیر پا ؛ زیر پیر ۔ (۲) (جہاز رانی) جہاز کے پیندے کےنیچے (ایک لنگر کے بارے میں کہا جاتا ہے جو جہاز کے چلنے کے وقت گرادیا جاتا ہے) ؛ نیز جوار بھاٹا وغیرہ کی حرکات یا حلقہ ۔

With foal at feet : (گھوڑی) جس کےبچھیرا پیدا ہوا ہو ۔

(With one's ) feet foremost : جنازے میں جانا ؛ مر کر قبرستان جانا ۔

Foot : (v) (۱) حساب لگانا ؛ جمع کرنا ؛ میزان لگانا ؛ بل (قرضہ) ادا کرنا؛ (روز مرہ) ۔ (۲) جراب میں پنجے کاحصہ نیابنانا (دوبارہ بنانا) ۔ (۳) پیدل چلنا؛ قدم دھرنا ؛ رکھنا ؛ چلنا ؛ (سڑک وغیرہ پر) سرکنا ؛ ہلنا ؛ حرکت کرنا۔ (٤) ناچنا ؛ پاکوبی کرنا ؛ (ناچ میں) گت پر قدم اٹھانا ۔ (٥) ٹہلنا ؛ قدم بہ قدم چلنا ؛ پاؤں پاؤں چلنا (شاذ) ۔ (٦) قائم کرنا یا ہوجانا ؛ جی دینا ؛ مطمئن ہوجانا یا کر دینا ؛ مستقل بنیاد پر قائم رہنا ۔ (۷) پھیری لگانا ۔ (۸) مضبوطی سے پکڑنا ؛ چنگل سے گرفت کرنا ؛ چنگل سے پکڑ لینا ؛ پنجہ سے جھپٹنا ؛ نیز مجازاً ۔

To foot it : ناچنا (شاذ) ؛ قدم اٹھانا ؛ جانا ؛ پیدل جانا ۔

To foot the bill : خرچہ برداشت کرنا (کسی کا م کا، دعوت یا تقریب کا) ۔

Foot and horse : (n) پیدل اور سوار فوج ۔

Foot-and-mouth-disease : (n) سینگ والے مویشیوں کا ایک قسم کابخار جو آدمیوں کو بھی لگ جاتا ہے ؛ (بیطاری) منہ کھر روگ ۔

Foot-archer : (n) پاؤں کے سہارے تیر چلانے والا ۔

Foot-ball/Football : (n) (۱) بڑی، گول ہَوا بھری ہوئی گیند؛ جس سے کھیلتےہیں ؛ فٹ بال ۔ (۲) کھلی فضا میں ہَوا بھری ہوئی گیند سے کھیلا جانے والا ایک کھیل جسے دونوں جانب سے کِک کیاجاتا ہےاور ایک جانب سے دو سری جانبِ گول کرنے کےلئے بال کو مارا جاتا ہے ۔

Foot-ball : (v) فٹ بال کھیلنا ؛ گیند کی طرح کِک (مارنا) کرنا ؛ نیز مجازاً ۔

Foot baller : (n) فٹ بال کھیلنے والا ۔

Foot bank : (n) (قلعہ بندی) گول اندازی کا رخ ؛ قلعہ کی دھس بندی ۔

Foot base : (n) (تعمیرات) دیوار یا ستون کے کرسی کے اوپر ڈھلائی یا آرائشی حاشیہ ۔

Foot bath : (n) (۱) پاؤں دھلائی ؛ پاؤں دھونے کا عمل ؛ پاشوب ۔ (۲) پاؤں دھونے کا برتن ؛ وہ برتن جس میں پاؤں کو غسل دیا جاتا ہے ۔

Foot bellows : (n) (کیمیا) پادھونکنی ۔

Foot-board : (n) پاؤں کو سہارا دینے کے لئے ایک قسم کا تختہ یا بورڈ؛ کھڑا ہونے کا ایک تختہ؛ ایک قسم کا تختہ جو گاڑی کے پیچھے لگا ہوتا ہے جس پر ملازم یا سائیس کھڑا ہوتا ہے؛ وہ تختہ جو گاڑی کے (یا ریل گاڑی کے) دروازوں کے سامنے لگا ہوتاہے جس پر پاؤں رکھ کر اترتے چڑھتےہیں ؛ ڈھلواں تختہ جس پر گاڑی چلانے والا پاؤں رکھ کر بیٹھتا ہے ۔

Foot-bone : (n) ٹخنے کی ہڈی ؛ عظام قدم ؛ ٹخنہ ۔

Foot-boy : (n) ملازم ؛ لڑکا ؛ چھوکرا جو وردی پہنےہوئے ہو؛ کم عمر خدمت گار عموماً وردی پوش جس کے ذمے چھوٹے موٹے کام ہوں ۔

Foot breadth : (n) پاؤں کی چوڑائی ؛ قدم کا عرض (بطور ناپ)۔

Foot bridge : (n) تنگ پُل پیدل راستہ ؛ پگ ڈنڈی وغیرہ جس پر صرف پیادہ پا چل سکتے ہیں ؛ محراب دار پُل جس پر پیادہ پا بھی گزرا جاسکتا ہے ۔

Foot- cloth : (n) مزین زین پوش ؛ ایک مزین کپڑا جو گھوڑے کی پیٹھ پر ڈالا جاتا ہے جس سے گھڑ سوار کی شان و شوکت کا اندازہ ہوتا ہے ۔

Foot-cushion : (n) خاص کر (حشریات) کیڑے کے پاؤں پر کوئی گدیلا اُبھار ۔

Foot-drill/-pump : (n) برما جس کو پاؤں کی مدد سے چلاتے ہیں ؛ ہَوا یا پانی کھینچنے یا بھرنے کا پمپ جس کو پاؤں سے چلاتے ہیں ۔

Foot-fault : (n) (۱) (لان ٹینس) وہ غلطی جو بنیادی خط کو پار کرجانے یا اپنی باریً پر پہلی بار گیند پھینکنے کے وقت زمین پر نہ رہنے (پاؤں اٹھا دینے) کی وجہ سے صادر ہوتی ہے ۔(۲) (والی بال) اپنی باری پر پہلی بار گیند پھینکتے وقت آخری لائن کو پار کرجانے یا کھیلتے وقت بیچ والی لائن پر پاؤں رکھ دینے کی وجہ سے صادر ہونے والی غلطی ۔

Foot gear : (n) موزے ، جوتے وغیرہ ۔

Foot-guards/Footguards : (n) پیدل فوج کے دستے محافظت کےلئے ؛ اب پانچ پیدل فوج کے دستوں کے خاص نام ہیں ۔(۱) Coldstream (۲) Grenadier (۳) Irish (٤) Scots (٥) Welsh Fusilier ۔

Foot-halt : (n) بھیڑوں کے پیر کا ایک مرض ۔

Foot-hill : (n) دامن کوہ ؛ پہاڑ کی ترائی ؛ پہاڑ کی ڈھال کا آخری حصہ ؛ کسی بڑے پہاڑ کے دامن میں کوئی چھوٹی پہاڑی ۔

Foot-hole : (n) کھیتری ؛ کھنٹہ ؛ وہ سوراخ جو (اوپر چڑھنے میں) پاؤں رکھنے کے لئے ہوتا ہے ۔

Foot-hook : (n) (جہاز رانی) میان چوب ؛ جہاز کے وسطی شہتیروں میں سے ایک جو فرش اور اوپر کے شہتیروں کے درمیان ہوتا ہے ۔

Foot-hot : (adv.) (۱) سخت عجلت سے ؛ بہت ہی جلدی کے ساتھ ؛ بغیر تامل سے ؛ بغیر توقف کے ۔ (۲) نزدیک سے ؛ خیلی نزدیک ۔

Foot iron : (n) (۱) پاؤں سے بندھا ہوا لوہا ۔(۲) گاڑی کا پائدان ۔

Foot jaw : (n) خول دار جانوروں کے اگلے پاؤں میں سے ایک جن کی ساخت کچھ ایسی ہوتی ہے جس سے اُنہیں چبانے میں بھی مدد ملتی ہے ۔

Foot key : (n) آرگن باجے کا وہ پردہ یا بیرم جسے پیر سے دباتے ہیں ۔

Foot-level : (n) ایک قسم کا آلہ جو گنیا ، اسکوائر، یك فٹا کے طور پر کام دیتا ہے ۔

Foot-licker : (n) ذلیل ؛ خوشامدی ؛ کاسہ لیس ۔

Foot-line : (n) (۱) (طباعت) صفحہ کی سب سے نچلی سطر ۔ (۲) (ماہی گیری) جال یا مہا جال کی نچلی لائن ۔

Foot-mark/Footmark : (n) نقش قدم؛ پاؤں کانشان؛ نقش پا ۔

Foot-muff : (n) ایک قسم کی چرمی یا اونی پاپوش (پاؤں گرم رکھنے کےلئے) ۔

Foot note : (n) صفحےکے آخر میں‌لکھی ہوئی شرح (حاشیہ) ؛ پا ورقی ؛ زیر حاشیہ ۔

Foot-note : (v) حاشیہ چڑھانا ؛ حاشیہ لکھنا ؛ صفحے کے آخر میں تشریح کرنا ۔

Foot of a line : (قانون) کسی راضی نامےکی دستاویز کےتین حصوں میں سے کوئی ایک جو عدالت میں رہ جاتا ہے ۔یہ دراصل کاغذ کے ایک ہی تختے پر سب سے نیچے ہوا کرتا تھا اور اُس کا مثنیٰ اوپر ۔

Foot of a mountain : (n) (جغرافیہ) دامن کوہ ۔

Foot-pace : (n) (۱) چال ؛ گام ؛ رفتار ؛ ڈگ ؛ قدم کی لمبائی ؛ چبوترہ کا شہ نشیں ۔(۲) کسی زمین پر بلند مقام خصوصاً کوئی ممبر یا قربان گاہ؛ مرتفع چبوترہ ۔(۳) سنگ تراش دان ؛ چولہے کا پتھر ۔ (٤) سیڑھیوں کے درمیان کا نصف چبوترہ ۔

Foot-page : (n) ملازم ؛ لڑکا ؛ چھوکرا ۔

Foot-pan : (n) پاؤں دھونے کا برتن ؛ ظرف پا شوب ۔

Foot-passenger : (n) پیدل مسافر ؛ پیادہ پا سفر ؛ پیدل رو ۔

Foot-path/Footpathe : (n) پیدل چلنے والوں کا تنگ راستہ ؛ پیدل راستہ ؛ پگ ڈنڈی ؛ مرد رو ۔

Foot-plate : (n) (۱) گاڑی کا پادان ۔ (۲) ریل کے انجنوں میں ڈرائیوروں اور کوئلہ جھونکنے والوں کے کھڑے ہونے کی جگہ ۔

Foot-post : (n) وہ ڈاکیہ یا نامہ بردار جو پیدل جاتا ھے ؛ پیدل ڈاکیہ ؛ پیدل پیغام رساں ؛ مکتوب الیہ تک اس طرح پہنچائی گئی ڈاک ۔

Foot-pound : (n) (میکانیات) قوت کی وہ مقدار جو ایک پونڈ وزن کو ایک فٹ اوپر اٹھانے کےلئےضروری ھو ۔

Foot-poundal : (n) ایک فٹ فی سیکنڈ کی رفتار سےگھومنے والےایک پونڈ وزن کی قوت پر مشتمل ایک اکائی ۔

Foot-race : (n) پیدل دوڑ کا مقابلہ (اشخاص میں) ۔

Foot rail : (n) (۱) (ٹیبل، کرسی وغیرہ کی) وہ پٹری جس میں پائے لگے ہوتے ہیں ۔ (۲) ریل کی پٹری جس کی باڑھ چوڑی ھو ۔ (۳) دنبالہ٭ جہاز پر اُبھارا یا بنایا ھوا ایک تنگ آرائشی حاشیہ ۔

Foot-rest : (n) پا آرام ؛ پاؤں کو سہارا دینے کے لئے نیچی تپائی ۔

Foot rill/-rail/Futteril : (n) (کوئلہ کان) کسی کان میں پہاڑ کی طرف جانے والی سرنگ کے ذریعہ داخلہ ۔

Foot-rope : (n) (۱) (جہاز رانی) رسی کا مڑا ھوا سرا جس سے کشتی کے نچلے کنارے کو باندھا جاتا ھے ۔ (۲) ایک رسی جو سہارے کی بلی کے نیچے تک بڑھائی گئی ھو اور جس پر بادبان مستول پر لےجاتے وقت کھڑا ھوتا ھے ۔

Foot-rot : (n) پاؤں کا ایک مرض جو چوپایوں اور بھیڑوں کو ھوتا ھے ۔

Foot-rotting : (n) بھیڑوں کا علاج جب اُسےپاؤں کی بیماری ھو جائے ۔

Foot rule : (n) ایک فٹ لمبی پیمانہ کی لکڑی ، ایک فُٹا ۔

Foot screw : (n) کسی غیر مسطح زمین پر مشین یا ٹیبل کو کھڑا رکھنے کےلئے لگایا ھوا ایک سہارا ۔

Foot-slog : (v) پیدل چلنا ؛ قدم بڑھانا ؛ بہ مشکل چلنا ؛ ٹھہر ٹھہر کر چلنا ۔

Foot-slog : (n) پیدل رفتار ۔

Foot slogger : (n) (بازاری) پیادہ چلنے والا ؛ پیادہ فوج کا سپاہی ۔

Foot-slogging : (n) (بازاری) پیادہ پا چلنا ۔

Foot-soldier : (n) پیادہ سپاہی ؛ پیدل سپاہی ۔

Foot-sore : (a) پیدل چلنے سے پاؤں کی زخمی حالت میں ؛ پاؤں کا زخمی (زیادہ چلنے سے) ۔

Foot-sore : (n) پاؤں کازخم (زیادہ چلنے کی وجہ سے) ؛ زخمی پا ۔

Foot soreness : (n) پاؤں کازخم (عموماً ان لوگوں کے پاؤں میں ھو جاتا ھے جو پیادہ پا لمبے سفر کرتے ہیں) ۔

Foot space-rail : (n) (جہاز رانی) ایسا کٹھرا جو کسی چھجے کےنچلے حصے پر آکر ختم ھو اور جہاں سے کٹھرے کے چھوٹے کھمبے شروع ھوتے ہیں ۔

Foot stone : (n) سنگ بنیاد ؛ وہ پتھر جو قبر کی پائینتی میں لگایا جاتا ھے ۔

Foot stove : (n) پاؤں کے گرم کرنے کا ایک اسٹوو (Stove) ۔

Foot sugar : (n) (Foots) تلچھٹ ؛ گاد ؛ دُرد ؛ تیل کا فضلہ ؛ موٹی شکر ۔

Foot to foot : قریب ھوکر لڑنا یا مقابلہ کرنا ۔

Foot-ton : (n) توانائی کی وہ مقدار جو ایک ٹن کے وزن کو ایک فٹ تک اُٹھالے ۔

Foot trench : (n) کم عُمق نالی ؛ کم گہرائی نالی ؛ کم گہرائی کھاڑی یا کھائی؛ معمولی کھڈ (جس کی گہرائی کم ھو) ۔

Foot tubercle : (n) کچھ حلقہ دار کیڑوں کےہرٹکڑے پرپہلودار عمل میں سے کوئی ایک جسے Para podis بھی کہا جاتا ھے ۔

Foot valve : (n) (اسٹیم انجن) آلہ٭ تکثیف اور ھَوائی پمپ کے درمیان کا ایک کھُل منفذ ۔

Foot waling : (n) (جہاز رانی) تختے کے فرش کے اوپر کسی جہاز کے اندرونی حصے میں تختے لگانا یا

استرکاری کا کام ؛ کسی جہاز کے اندرونی فرش کے تختے ۔

**Foot wall : (n)** (۱) (کان کنی) کسی دھات کے پرت کے اندر چٹان کا کنارہ یا دیوار ۔ (۲) ایسی دیوار جس پر کان کن کھڑا ہوتا ھے ؛ (تعمیرات) بنیادی دیوار ۔

**Foot warmer : (n)** وہ چیز جس سے پاؤں گرم کئے جاتے ہیں خصوصاً ٹین کا چپٹا بکس جس میں گرم پانی بھی بھر دیا جاتا ھے اور جو ریل گاڑیوں میں مسافروں کے پاؤں گرم رکھنے کےلئے رکھا جاتا ھے؛ پاؤں گرم رکھنے کا ایک طریقہ ۔

**Foot washing : (n)** (خاص کر مذہبی عقیدے کے پیش نظر) کسی کا پاؤں دھونا ۔

**Foot way : (n)** (۱) فٹ پاتھ ؛ پاپیادہ راستہ ۔ (۲) (کان کنی) کان میں اترنے یا چڑھنے کے لئے بنی ہوئی سیڑھیاں ۔

**Foot work : (a)** (۱) کسی ساخت یا ڈھانچے کے نچلے حصے کو مضبوط کیا ہوا کوئی کام ۔ (۲) (فٹ بال) کھلاڑیوں کا پاؤں سے آہستہ آہستہ گیند کو لڑھکانا ۔ (۳) کسی مقصد یا کام کے لئے جابجا یا ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے کا عمل ۔ (٤) براہ راست تفتیش کےذریعہ کسی خبر رساں کا خبروں کے جمع کرنے کا عمل ۔

**Foot worn : (n)** (۱) تھکا ہوا ؛ خستہ ۔ (۲) پاؤں میں زخم والا (زیادہ چلنے کی وجہ سے) ۔

**Footed : (a)** (۱) پاؤں سےمہیا کیا ہوا ؛ پاؤں والا ؛ (کتے کے مانند) پا دار ؛ وتر دار ۔ (۲) پاؤں سے ٹھیک کیا ہوا ۔ (۳) پاؤں والا ؛ پاؤں مہیّا کرنےوالا ؛ پاؤں رکھنے والا ۔ (٤) پاؤں سے درست کیا ہوا ؛پاؤں سے سنوارایا آراستہ کیا ہوا۔ (٥) (تیراندازی) تیر کا؛ نیزے کا ؛ نوک دار لکڑی کے آخری سرے میں کٹھ چول یا کٹھ جوڑ کی مختلف اور سخت لکڑی کا ۔

**Footer : (n)** (۱) (عامیانہ) فٹ بال کا کھیل ۔ (۲) پیادہ رو ؛ پا پیادہ چلنے والا ؛ پیدل چلنے والا (شاذ) ۔ (۳) (شاہین بازی) شاہین صفت؛ پنجہ سے شکار کو بہترین طریقے سے پکڑنے والا۔ (٤) (اعداد شمار میں سابقہ کے طور پر) اونچائی یا لمبائی میں فٹ کا شخص یا چیز کےلئے شمار (جیسے ٦ فٹ وغیرہ) ۔

**Footer : (n) [Origin doubtful.]** (بول چال اور عامیانہ) بیدلی یا سرسری سے کام کرنے والا ؛ بیکار اِدھر اُدھر پھرنے والا ؛ آوارہ گردی کرنےوالا ؛ وہ شخص جو بیکار یا بیہودہ کام لئے پھرتاھے ۔

**Footfall/Foot-fall : (n)** پیچھل ؛ پاؤں کی آواز؛ چلنے کی آواز ؛ قدموں کی چاپ ۔

**Foothold : (n)** (۱) قدم رکھنے کی جگہ ؛ پاؤں کا سہارا؛ پاگاہ؛ ایسی جگہ جہاں چلنا یا کھڑا ہونا ممکن ہو ؛ کھڑے ہونے کی سطح ؛ پیروں کا ثابت ہونا ؛ ثابت قدمی ۔ (۲) وہ حالت جو آگےبڑھنے کےلئے بنیاد فراہم کرتی ہو ۔ (۳) ربر کا ہلکا جوتا یا سینڈل جس میں ایڑیوں کے گرد صرف ایک فیتہ لگا رہتا ھے ۔

**Footing : (n)** (۱) چلنا پھرنا ؛ چلنے پھرنے کا عمل ؛ پاؤں جمانا (رکھنا)؛ پاؤں کا جماؤ ؛ کسی جگہ پر پاؤں کا مضبوط جماؤ ؛ کھڑے ہونے یا چلنے کی سطح ؛ مضبوط جگہ ۔ (۲) حالات ؛ شرائط ؛ تعلقات ؛ تناسب ؛ مقام ؛ رتبہ (وہ درجہ جس سے دوسرے کےمقابلے میں کسی شخص کی حیثیت کا اندازہ کیا جا سکے)؛ بےتکلفی کا درجہ ۔ (۳) نئےرتبے، درجہ یا منصب پر پہنچنا؛ نئے عہدے یا منصب کو حاصل کرنے کے وقت مطلوب انعام ۔ (٤) تجارت یا پیشہ (اختیار کرنا) ؛ سماج یا صحبت میں شرکت ۔ (٥) (تعمیرات) دیوار کی جڑ میں (نیچے کےحصہ میں) آگے کو بڑھا ہوا ٹور (ککر) ؛ دامن دیوار ؛ پایۂ ستون ؛ اساس ؛ بنیادی پائے ۔ (٦) اوپر سےنیچے لکھے ہوئے اعداد کا میزان لگانا (نکالنا) ۔ (۷) رقص؛ ناچ ۔ (۸) پاؤں کا نشان ؛ مجموعی طور پر قدم کے نشانات ؛ نشانِ قدم ؛ سراغ ؛ کھوج ؛ آثار ؛ نیز مجازاً (اب شاذ) ۔ (۹) (مجازاً) مضبوط و محفوظ حالت ؛ مستحکم جگہ یا مقام ؛ پاؤں کا سہارا؛ استقرار ؛ تمکّن ۔ (۱۰) تسلیم شدہ بنیاد؛ حالت یا تنظیم جس پر کوئی امر استحکام پذیر ہو؛ کسی شخص کو کسی منصب یا عہدے کی تفویض (اُس کی صلاحیت اور لیاقت کا اندازہ) ۔ (۱۱) کسی چیز میں ہاتھ ڈالنا؛ دخل دینا ؛ وہ جس کے ہاتھ کوئی چیز کھڑی کی گئی ہویا سہارا دی گئی ہو ۔ (۱۲) (وہیل مچھلی کا شکار) وہیل مچھلی کی اخراج شدہ چربی جو روغن سے بالکل خالی نہ ہو ۔

**Footing beam/-dormant : (n)** کسی چھت کا ملحق شہتیر ۔

**Footle : (n) [Origin unkn.]** (سوقیانہ) ہرزہ درائی ؛ خفیف الحرکتی ؛ حقیر ؛ ذلیل (حرکت) ؛ بکواس ؛ مہمل گفتگو ۔

Footle : (v) (بازاری) احمقانہ حرکت کرنا ؛ بیوقوفوں جیسی باتیں کرنا ۔

Footless : (a) (۱) بے پا ؛ پاؤں نہ رکھنے والا ؛ بے پاؤں کا ۔ (۲) (شاعری) جس پر کوئی چلا نہ ہو ؛ غیر پائمال ؛ اچھوتا (مضمون) ۔ (۳) بے بنیاد ؛ غیر مستحکم ۔ (٤) بے کار ؛ مہمل ؛ بے ڈھنگا ؛ انگھڑ؛ بھونڈا ؛ بے ڈول؛ اناڑی ؛ پھوہڑ؛ ناکارہ ۔

Footlights : (n) تھیٹر کے اسٹیج کے سامنے ایک طرف سے ڈھکی ہوئی روشنیاں ؛ تھیٹر کے اسٹیج کے سامنے روشنیوں کی قطار جو اداکاروں کے پیروں کے ہم سطح ہوں ؛ (اکثر مجازاً) (جمع) اسٹیج ۔

Footling : (a) حقیر ؛ ادنیٰ درجے کا ؛ ذلیل ؛ احمق ؛ گاؤدی ؛ بےوقوف ؛ کند ذہن ؛ ناقص الرائے ؛ ناتجربہ کار؛ بچوں جیسا ۔

Footman : (n) (۱) پیدل چلنے والا ؛ پاپیادہ ؛ پیادہ رو ؛ (اب بول چال میں) ۔ (۲) پیادہ فوج کا سپاہی؛ وردی پہننےوالے ملازم جو سواریوں یا دروازوں پر یا کھانے کی میز پر کام کرتے ہیں نیز مجازاً ۔ (۳) آگ کے سامنے کیتلی وغیرہ کو گرم رکھنے کےلئے تپائی ۔ (٤) ایک قسم کا پتنگا یا پروانہ ۔

Footmanship : (n) تیز پیادہ روی ؛ دوڑنے یا ٹہلنے کا عمل یا مہارت ۔

Footpad : (n) (۱) (خاص کر حشریات) دیکھو Foot-cushion ۔ (۲) رہزن ؛ قزاق ؛ جوگھوڑے پر سوار نہ ہو بلکہ پیادہ لوٹ مار کرتا ہو ۔ (۳) پیدل چلنے والوں کو لوٹنے والا ۔

Footprint : (n) نقش قدم ؛ نقش پا؛ پاؤں کا نشان ؛ (خصوصاً ارض میں) (نیز مجازاً) ۔

Footstalk : (n) (۱) کسی بنیاد یا تہ میں لگائی ہوئی ایک پتلی چھڑی یا کوئی سہارا ۔ (۲) (نباتیات) پتے کی ڈنڈی یاپھول کاعضلہ؛ شاخ گل ؛برگ دم؛ ڈنٹھا ۔ (۳) (حیوانیات) شاخ گل سےمشابہ کوئی ترکیب یا عمل خصوصاً ایک قسم کے شمالی ہنس کا ایک عضلاتی جوڑ یا پھول کی شاخ ۔ (٤) لاحقہ بمعنی (کسی چیز سے پیدا شدہ) ۔

Footstall : (n) (۱) پایہ ستون ؛ ستون کی کرسی ؛ کسی پائے کی بنیاد یا اساس ۔ (۲) رکاب زین زنانہ ۔

Footstep : (n) (۱) قدم (فاصلہ) ؛ آواز قدم ؛ صدائےگام ؛ قدم رکھنے کا فعل ۔ (۲) نقش قدم ؛ پاؤں کانشان (نیزمجازاً) ۔ (۳) قدم رکھنے کےلئے کوئی زینہ ۔ (٤) عمودی دھرا یا چرخی کے نچلے حصے کو قائم رکھنے والا ایک سہارا ؛ چرخی روک ۔

Footstick : (n) (طباعت) نوکیلے چھڑ کے ذریعہ کسی صفحہ یا صفحات کے نیچے لگا ہوا ایک چانپ یا فانہ ۔

Footstool : (n) (۱) وہ تپائی جس پر پاؤں رکھے جاتے ہیں ؛ پاؤں تپائی ۔ (۲) (امریکا) زمین ۔ (۳) سفری اور ہلکا زینہ (عموماً گھوڑے پر چڑھنے کےلئے) ؛ آرام دہ کرسی ؛ گدی دار چوکی ۔

Footy : (a) کمینہ ؛ ذلیل حقیر ؛ معمولی ؛ پست ؛ ادنیٰ ؛ غیر اہم ؛ ناکارہ ؛ ہیچ پوچ ؛ پھٹا پرانا (روزمرہ اور بول چال) ۔

Footy : (a) تلچھٹ والا ؛ میلا کچیلا ؛ گدلا ؛ دُردی ۔

Foozle : (n) [f. next. v.] (۱) بھدی ؛ بھونڈی ؛ ناکامی ؛ ناکامیابی ؛ خام کاری ۔ (۲) دقیانوسی ؛ قدامت پسند ؛ (امریکا) بےوقوف ؛ احمق ۔ (۳) (گولف) فریبی ضرب ؛ دھوکے کی وار ۔

Foozle : (v) [Ger. dial fuseln.] (۱) (بازاری خاص کرگولف) بھونڈی بھدی طرح عمل کرنا؛ بگاڑ دینا؛ خراب کر دینا ؛ گڑ بڑا دینا ۔ (۲) بیوقوف بنانا ۔

Fop : (n) [ME. 'fop.'] (۱) وضع دار؛ بانکا ؛ چھَیلا ؛ البیلا ؛ خودبیں ؛ خود پسند و خود نما آدمی؛ کج کلاہ؛ خوش لباس؛ بنا سنورا ہوا؛ ستھرا ۔ (۲) نادان ؛ ابلہ ؛ احمق ۔

Fopling : (n) وضع داری دکھانا؛ خود نمائی کرنا ؛ حقیر آدمی جو وضع داروں اور بانکوں کی تقلید کرے ۔

Foppery : (n) بانکپن ؛ چھیلا پن ؛ خود نمائی ؛ خود پسندی ؛ خود بینی ؛ خود سازی ؛ البیلا پن ؛ شیخی ؛ سادہ لوحی ؛ احمقانہ پن ؛ نادانی ۔

Foppish : (a) خود نمائی کرنے والا ؛ خودنما ؛ طمطراق دکھانے والا ؛ بننے ٹھنے والا ؛ خود ساز ؛ بیہودہ ؛ نادان ؛ احمق ؛ ابلہ ؛ کند ذہن ؛ ضعیف العقل ۔

Foppishly : (adv.) بن ٹھن کر ؛ دکھاوے کے لئے ؛ بانکپن کے ساتھ ؛ طمطراق کے طورپر ؛ خود نمائی سے ؛ البیلےانداز میں ؛ بےوقوفانہ طور پر ؛ احمقانہ انداز میں ۔

Foppishness : (n) دکھاوا ؛ خود بینی ؛ بانکپن ؛ چھیلا پن ؛ طمطراق ؛ خود نمائی ؛ خود سازی ؛ حماقت ؛ بیوقوفی ۔

Foppy : (a) — دیکھو Foppish

For : (pre p. & Conj.) [OE.'for'.] (۱) سامنے ؛ بالمقابل ؛ برائے؛ بجائے؛ مقابلے میں ؛ تبادلے میں ؛ وقت کے اوپر بطور قیمت یا تاوان ؛ عوض میں ؛ باالغرض ؛ وجہ سے ؛ بہ سبب ؛ بہ موجب ؛ بوجہ ؛ باوصف ؛ بہ جہت ۔ (۲) مدافعت ؛ تحفظ ؛ امداد؛ موافقت ؛ جانبداری کےلئے ۔ (۳) غرض سے ؛ بغرض ؛ لئے ؛ کی خاطر ؛ بہ نظر ؛ نیت سے ؛ حالت پر ۔ (٤) حق میں ؛ موافقت میں ؛ حمایت میں ؛ طرف ؛ خاطر ؛ قریب ؛ بعد ؛ باوجود ؛ باوجودیکہ ۔ (۵) رکاوٹ ؛ مطابق ؛ برابر ؛ موافق ؛ مقابل ؛ تعلق ؛ نسبت ؛ ہوتے ہوئے ؛ سے (زمانہ میں) ۔ (٦) اقرار واثق میں ۔ (۷) فوقیت سے ؛ سبقت سے ؛ اُس کی جگہ پر ؛ اُس کے بدلے ؛ بدلے میں ؛ صلے میں ۔ (۸) عزت میں ؛ عزت سے ۔ (۹) مقصد سے ؛ کام سے ۔ (۱۰) حاصل کرنے کے لئے ۔ (۱۱) اُس چیز کا پتہ بتاتے ہوئے جس کی طرف احساسات اور دماغی یا ذہنی قوانین کے عمل مخاطب ہو ۔ (۱۲) حد بتاتے ہوئے ؛ منزل کی طرف اشار کرتےہوئے ۔ (۱۳) بالطبع؛ بالنتیجہ؛ نتیجہ کے طور پر؛ وجہ سے ؛ نتیجتاً (نتیجے یا اثر کے بعد استعمال ہوتا ہے) وجہ؛ سبب ؛ مقصد ۔ (١٤) پیش از ؛ قبل از ؛ پہلے سے؛ آگے سے ؛ قبل ہی ؛ سامنے میں ؛ بعداز بعدمیں ؛ نزدیک میں ۔ (۱۵) کسی مخصوص وصول کنندہ یا گیرندہ کو ملاتے ہوئے یا پیش کرتے ہوئے یا شریک کرتے ہوئے یا کسی شے کا کسی چیز کےمتعلق ہونے کا قیاس کرتے ہوئے یا ایسے ہی ۔ (۱٦) کسی ایسے فعل، صفت یا اسم صفت کے ساتھ جو تعین و تقرر، تصرف اور قبضہ یا موزونیت یا مناسبت کو ظاہر کرے ۔ (۱۷) اسم کے ساتھ ، سند یا اس کے جزو کے طور پر ۔ (۱۸) وصولی یا ادائیگی کےلئے کسی رقم کو تخصیص کرتے ہوئے ۔ (۱۹) (کرکٹ میں) بہت سارے رن کے نتیجے میں (بہت سارے وکٹ) کے گرنے کی وجہ سے ۔ (۲۰) مقصد یا نتیجے کےفائدے کے طور پر یا مسرت بخش طور پر ؛ خدمت میں ؛ نیز طنزاً ۔ (۲۱) کسی شخص یا چیز کی حالت یا مفاد پر اثرانداز ہوتے ہوئے ۔ (۲۲) اثر ڈالتے ہوئے کسی اسم، ضمیر کے ساتھ جس کے بعد May' That he' Might.' Should وغیرہ کا مفہوم ظاہر ہوتاہے ۔ (۲۳) نسبت دیا ہوا یا منسوب کیا ہو ا یا تسلیم شدہ یا مانے ہوئے کردارکے ساتھ ۔ (۲٤) بہ سبب ؛ بوجہ (احساس وغیرہ) ؛ وجہ سے ۔ (۲۵) واسطے، لئے، فجانیہ سے بھی متعلق ۔ (۲٦) ایک موثر کام کی وجہ سے ؛ اس کے نتیجہ میں ( اب خاص کر مقابلۃً کے بعد) ۔ (۲۷) رکاوٹ ، یا مزاحمت کے عمل یا اس کی موجودگی کے اظہار کےلئے ، منفی جملوں میں بھی کبھی کبھی خوف یا ڈر سے ۔ (۲۸) تعلق ؛ نسبت (ا) بطور سابقہ جو کسی تعداد یا مقدار کو ظاہر کرے جس سے دوسرا اور طریقے سے مطابق ہو ۔ (ب) ایسے ہی اسم سے شروع کیا ہوا یا بعد میں لگایا ہوا (بغیر فقرے (article) یا لفظ کی وضاحت کے) ؛ دوسرے محاورے میں دو متوازی اور متماثل چیزوں کی تعداد اور مقدار میں مساوات ظاہر کرتے ہوئے ۔ (۲۹) لحاظ سے ؛ بہ متعلق ؛ تناسب سے ؛ نسبتاً ؛ غور کرتے ہوئے ؛ صلاحیت اور فطرت کو غورکرتے ہوئےیا اُس کے مطابق ۔ (۳۰) معین اور مخصوص لمحاتی فاصلے کو بتاتے ہوئے ۔

A human man for an executioner : جلاد ہوتے ہوئے بھی ایک رحم دل انسان ہونا ۔

Alas for him : افسوس اُس کی حالت پر ۔

All out for 44 : (کرکٹ) ٤٤ بنا کر سب آؤٹ ہوگئے ۔

As for : جیسا ؛ جیسے ؛ لئے ۔

Bought gowns for the maids : لڑکیوں کے لئے (لباس) خریدا ۔

Bulk for Bulk : جسامت کے مقابلے میں جسامت (برابر کی جسامت) ۔

Did it for her food : اس کے فائدے کے لئے (کام) کیا ۔

Did it for pure wantonness : محض شرارتاً ایسا کیا ۔

Did it for the second time : وہی کام دوسری دفعہ کیا۔

Do it for my sake : میری خاطر ایسا کرو ۔

Do you take me for a fool ? کیا تم مجھے بیوقوف سمجھتے ہو؟

Drew on him for £s. 100 : سو پونڈ اُس سے لئے ۔

Except, but, were it into, for one thing I might be happy : ایک چیز (ایک بات) مانع نہ ہوتی تو میں ضرور خوش رہتا ۔

Getting on for 2 0' clock : تقریبا دو بجے ۔

Good enough for me : میرے لئے بالکل کافی ہے ۔

Is not long for this world : دنیا میں زیادہ رہنے والا نہیں ہے ؛ قریب المرگ ہے ۔

Is the man for the job : اُس کام کےلئے صرف وہی آدمی موزوں ہے ۔

It is bad for him to smoke : اس کے لئے تمباکو نوشی مضر ہے ۔

It is for general good : سبھوں کی بھلائی کےلئے ۔

It is for you to make the move : اب یہ تمہارا کام ہے کہ قدم بڑھاؤ ؛ آغاز کرو ؛ شروع کرو ۔

It is wicked for him to smoke : اس کا تمباکو پینا بہت معیوب ہے (گناہ ہے) ۔

Left him alone for once : ایک دفعہ اس کو تنہا چھوڑ ہی دیا (اُس سےتعرض نہیں کیا) ۔

Left, sailed for India : ہندوستان کو روانہ ہوا ۔

Longing for praise : تعریف کا خواہش مند (شائق) ۔

Made comfortable for life : زندگی بھر کے لئے (اُس کے) اُس کے آرام و آسائش کا انتظام ہو گیا ۔

Nothing for it but to submit : سوائے اطاعت کے کوئی چارہ نہیں ۔

Notorious for parsimony : بخل کے لئے (کی وجہ سے) بد نام ۔

Not paid for : جس کی قیمت ادا نہ کی گئی ہو ۔

Oh! for wings : کاش میرے پر ہوتے ۔

Once for all : قطعی طورپر ؛ آخری دفعہ ؛ ہمیشہ کےلئے ۔

Ready for dinner : کھانا کھانے کے لئے تیار ۔

Sits for, mamber for Liverpool : شہر لیور پول کا نمائندہ ۔

Substituted for : کوئی چیز ( یا شخص) کسی چیز (یا شخص) کے عوض میں بدلی گئی ۔

Take my word for it : یقین رکھو ؛ میرے بیان پر یقین رکھو ۔

Got it for two pence : وہ چیز دو پینس میں (بالعوض دوپینس ) حاصل کی ۔

Hard up for money : روپے کا ضرورتمند (محتاج ، مفلس) ۔

Has been so for months : یہ حالت مہینوں سے ہے ۔

He is for it : (فوج) وہ سزا کا مستوجب ہے ؛ سزا ؛ اس کی قسمت میں لکھی ہوئی ہے ۔

(He may do it) for me : میری جانب سے کوئی عذر نہیں ہے ۔

He was hanged for a pirate : بحری قزاق سمجھ کر پھانسی دیا گیا ۔

Hold it for certain : یقین ہونا ؛ دھوکے سے یہ سمجھا کہ وہ ہے ؛ (غلطی سے زید کو عمر سمجھ‌لینا) ۔

I am for him : میں اس کی طرف ہوں ۔

I am for tariff-reform : میں محصول درآمد و برآمد کی اصلاح کا موئد ہوں ۔

I cannot do it for the life of me : میں اپنی جان کی خاطر بھی یہ (کام) نہ کرونگا ۔

I can shift for my self : اپنی فکر (اپنا انتظام) خود کرسکتا ہوں ۔

I do not care for game : میں کھیلوں کا شائق نہیں ہوں ۔

I for one do not believe it : میں تو خود اس کا یقین نہیں کرتا ۔

I tremble for him : میں اس کے لئے کانپتا ہوں (اس اندیشے سے کانپتا ہوں کہ اس کو نقصان نہ پہنچے) ۔

I would not for a great deal : میں کسی قیمت پر کچھ نہیں کرسکتا ۔

I would not for anything : میں کسی چیز کے لئے کچھ نہیں کر سکتا ۔

I would not for the world : میں ساری دنیا کےلئے کچھ نہیں کر سکتا ؛ کسی طرح نہ کروں گا ؛ ہرگز نہ کروں گا ۔

Was tried for his life : ایسے جرم میں مقدمہ چلایا گیا جس کی سزا موت تھی ۔

Went for a soldier : سپاہی پر حملہ کیا ۔

Won a name for himself : نام پیدا کیا ؛ شہرت حاصل کی ۔

150 for six wickets : ٦ کھلاڑیوں نے ١٥٠ رن بنائے ۔

Word for word : لفظ بہ لفظ ؛ لفظ کے مطابق (بالمقابل) لفظ (مثلاً لفظی ترجمہ) ۔

For : (Con.) (١) چونکہ ؛ کیونکہ ؛ اس لئے کہ ؛ اس وجہ سے کہ ۔ (٢) کوئی پہلی کہی ہوئی چیز یا بات کی وجہ ظاہر کرتے ہوئے ۔ (٣) بجہت ؛ اس وقت سے؛ بوجھ کر ۔

For- : (Prefix) سابقہ Fore کا متبادل ۔

For- : (Prefix) [OF. for-, 'fors.'] سابقہ جو فرانسیسی الفاظ میں استعمال ہوں ۔

For - : (Prefix) [OE. 'for'-, for-.'] سابقہ کےطور پر ایک سابقہ جس سے فعل اور صفت بنتے ہیں (پہلے for کے مرکبات بہت عام تھےمگر اب تقریباً ایک درجن ایسے الفاظ باقی رہ گئے ہیں جن کے مفہوم حسب ذیل ہیں) فعل بنانے میں ۔(١) دور ؛ الگ؛ علیحدہ ۔ (٢)ممانعت؛ پرہیز۔ (٣)بےترجہی؛ بے التفاتی ۔(٤) بُرا اثر ؛ ٹکڑے ٹکڑے ۔(٥) زیادتی؛ شدت ۔ (٦) تھکاوٹ ؛ پریشانی ؛ ہراس ۔ (٧) بالکل ؛ مکمل ؛ سارے کا سارا ؛ پورا ۔ (٨) پوری طاقت کے ساتھ ؛ شدت سے ؛ کبھی بھی بغیر مفہوم بدلے ہوئے ۔(٩) اسم یا صفت افعال قلوب بناتے ہوئے ؛ صفت بنانے میں ؛ بہت؛ کافی؛ شدید اورانتہائی کے مفہوم میں ۔

For all he seems to dislike me, I still like him : باوجودیکہ وہ بظاہر مجھے ناپسند کرتا ہے تاہم میں اُسے پسند کرتا ہوں ۔

For all or ought I know : میں اس کے خلاف کچھ نہیں جانتا ہوں ۔

For all that : باوجود اس سب کے (ان سب باتوں کے) ۔

For all the word : کسی مشابہت یا مماثلت کے دعوے پر زور دینے کےلئے استعمال ہو تا ہے ۔

For all you say : جو کچھ کہتے ہو (یا کہا) باوجود اس کے ۔

The motive for retreating : واپسی (پسپائی) کی غرض (مقصد) ۔

They live for each other : وہ ایک دوسرے کی خاطر زندہ ہیں ۔

Time for school : اسکول جانے کا وقت ۔

To avoid it for fear of accidents : حادثات کے (اندیشے سے (اس کام یا چیز سے) بچنا ؛ پرہیز کرنا ۔

To fit for nothing : بیکار محض؛ کسی کام کا نہیں ؛ ہر کام کے ناقابل ۔

To flee for shame : شرم کی وجہ سے بھاگنا ؛ شرما کر بھاگنا ۔

To go for a cab : کرایہ کی گاڑی لانے کے لئے جانا ۔

To go for a soldier : کسی سپاہی کو حاصل کرنے کی کوشش کرنا ۔

To go out for a walk : ٹہلنے (چہل قدمی) کےلئے جانا ۔

To leave for dead : مرنے کے لئے چھوڑ دینا ۔

Too beautiful, for words : اتنا خوبصورت کہ بیان نہیں ہو سکتا ؛ بیان سے باہر حسین ۔

To play for a certain stake : شرط لگا کر کھیلنا ۔

To play for penny points : ایک ایک پینی کا داؤں کھیلنا ۔

To run for it : بھاگنا ؛ رو پوش ہونا ۔

To take for granted : تسلیم کرنا ؛ فرض کر لینا ؛ مان لینا ؛ مسلمہ سجھ لینا ۔

To try a man for his life : ایسے مقدمے کی شنوائی کرنا ؛ جس میں مجرم کو سزائےموت مل سکتی ہو ۔

To walk for two miles : دو میل چلنا ۔

Very bright for a winter day : جاڑوں کا دن ہوتے ہوئے بھی (باوجود موسم سرما کے) نہایت روشن ۔

For-bush's sparrow : (n) بحرالکاہل کے ساحل کی گوریا ۔

For by : (e) : (adv.) علاوہ بریں ؛ مزید برآں ؛ علاوہ ازیں ؛ اس کے علاوہ ؛ اس کا ذکر ہی کیا؛ ساتھ ساتھ؛ ساتھ ہی ساتھ؛ قریب ؛ نزدیک ؛ بغل میں (شاذ) ۔

For-act : (n) [F.'forzato.'] ایک مجرم جو محنت شاقہ کےساتھ قید کیا گیا ہو ۔

For cause : سبب سے ؛ وجہ سے ؛ نتیجتاً ۔

For certain/-sure : ناقابل گریز ؛ قطعی ؛ لازمی ؛ یقینی ۔

For company : (n) یاروں کےلئے ؛ صحبت کے واسطے ؛ دوستوں کی خاطر ۔

Forage : (n) [ME. F. 'fourrage.'] (۱) گھوڑوں اور چوپاؤں کی غذا ؛ چارہ (خصوصاً فوج کے گھوڑوں کا) علف ؛ پہلے اس کا استعمال جاڑے میں خشک گھاس، بھوسا وغیرہ کےلئےتھا ؛ نیز مجازاً ۔ (۲) چارہ جمع کرنے یا چارہ بہم پہنچانے کا عمل ۔ (۳) وہ غذا جو جنگلی یا پالتو جانور خود کھاتے ہیں ۔

On the forage : فوجی گھوڑوں کا چارہ یا کھانا ۔

Forage : (v) [ME. F. 'fourrage.'] (۱) چارہ جمع کرنا ؛ چارہ یا کوئی چیز تلاش کرنا ؛ چارہ مہیا کرنا ؛ تلاش کرنا ؛ حاصل کرنا ۔ (۲) لوٹنا ؛ اُجاڑنا ؛ خراب کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ (کسی ملک کو) ذخیرہ برباد کرنے یا حاصل کرنے کے لئے تاراج کرنا یا برباد کرنا ۔ (۳) تلاش کرنا ؛ ڈھونڈنا ؛ چھان مارنا ؛ گھوم گھوم کر کسی چیز کو تلاش کرنا ۔ (٤) چارہ یا غذائی تلاش میں ادھر اُدھر گھومنا؛ ذخیرہ یا سامان کی تلاش میں گھومنا نیز حملہ کرنا ؛ چھاپہ مارنا ۔ (٥) غذا فراہم کرنا؛ چارہ فراہم کرنا ۔ (٦) لوٹ کھسوٹ کے ذریعہ حاصل کرنا ۔

Forage-cap : (n) ایک قسم کی آگے کی طرف جھکی ہوئی چھوٹی ٹوپی جو پیادہ فوج میں استعمال کی جاتی ھے ۔

Forage harvester : (n) گھاس کاٹنے والا ؛ کھیت کاٹنے والا ۔

Forage mite : (n) (حیوانیات) چچڑی ۔

Forager : (n) [OF. forragier.] (۱) جو شخص چارہ جمع کرنے کےلئے جائےیا بھیجاجائے۔ (۲)جلو دار؛ پیش رو؛ منادی ۔ (۳) جاڑے کی غذا تلاش کرنے والی چیونٹی ۔

Foraging : (n) (تاریخ) رسد مہیا کرنا ؛ رسد مار دھاوا ۔

Foraging ant : (n) (حیوانیات) غذا آور چیونٹی ۔

Foralite : (n) [F. L. forare+ lite.] (ارضیات) بالو؛ پتھر پر نلی کی طرح بنے ہوئے نشانات میں سے کسی ایک کا نام ۔

Foramen : (n) [L f. 'forare.'] (تشریح، حیوانیات وغیرہ) سوراخ ؛ چھید؛ راستہ؛ روزن ؛ مخرج ؛ دہانہ ؛ تنگ راستہ ۔

Apical foramen : (تشریح) سوراخ والی ۔

Foramen magnum : (n) روزن کبیر ۔

Foramen ovale : (n) بیضوی روزن ۔

Foramen rotundum : (n) مدور روزن ۔

Foramen triosseum : (n) سہ عظمی روزن ۔

Foremen vestibute : (n) گلیاری روزن ۔

Foraminate : (a) [L.foraminatus.'] چھید دار ؛ سوراخ دار ؛ کندہ شدہ ؛ سوراخ کیا ہوا ؛ سوراخ ؛ بیندھا ہوا ۔

Foraminate : (v) سوراخ کرنا ؛ چھید کرنا ؛ رخنہ ڈالنا ؛ نفوذ کرنا ؛ بیندھنا ؛ باریک سوراخوں کی قطاریں بنانا ۔

Foraminated : (a) دیکھو Foraminate

Foraminifer : (n) (نباتیات) سماروغ کے فطرومہ کی قسم کی کوئی چیز ۔

Foraminifera : (n) (حیوانیات) ایک قسم کا صدف نما چھوٹا جانور جس میں ایک یا چند سوراخ ہوتےہیں ۔

Foraminiferal : (a) چھوٹے چھوٹے سوراخ دار جانور سےمتعلق یا اس کا ۔

Foraminiferous : (a) متخلخل ؛ چھوٹے چھوٹے سوراخوں سے بھرا ہوا ؛ ایسے صدفی سوراخ دار جانور کے متعلق بھی کہاجاتاھے نیز(صحیح معنوں میں) ایسے جانوروں کا یا اُس پر مشتمل ۔

Forasmuch : (adv. & Con.) [Origin for as much.] (۱)یہ دیکھتے ہوئے کہ ؛ چونکہ ؛ کیونکہ ؛ بہ ایں سبب؛ تا حالانکہ؛ یہاں تک کہ ۔ (۲) صرف For as much as میں بھی ۔

Foration : (n) (طب) ثقب ۔

Foray : (n) حملہ ؛ دھاوا ؛ یورش ؛ ہلّہ ؛ تاخت و تاراج ؛ غارت ؛ یغما؛ لوٹ مار؛ ابتری؛ ہلاکت ؛ نیز مجازاً ۔

Foray : (v) [Origin unkn.] (۱) حملہ کرنا؛ تاخت و تاراج کرنا؛ غارت کرنا؛ لوٹنا؛ ابتری پھیلانا؛ لوٹ کھسوٹ کرنا؛ مال غنیمت کی تلاش میں ادھر اُدھر مارے پھرنا ؛ اعتراضات کا بھرمار کرنا ۔ (۲) حملہ آور ہونا ۔

Foray ever : ہمیشہ کے لئے؛ سدا ۔

Foraye : (adv.) ہمیشہ ؛ ہمیشہ سے ؛ ہمیشہ کے لئے ۔

Forayer : (n) [ME.'forrier.'] (۱) لوٹ مار کرنے والا یا اُس میں شریک ہونے والا ؛ حملہ کرنےوالا یا اُس میں شریک ہونے والا ؛ غارت گری کرنےوالا ؛ حملہ آور ؛ تاخت و تاراج کرنےوالا ۔

Forb : (n) [GK.'phorle.'] چارہ ؛ گھاس کے علاوہ ایک قسم کا پودا ؛ (نباتیات) بوٹی ؛ نبات ۔

Forbear/Forebear : (n) (جمع) آباو اجداد ؛ باپ دادا ؛ اسلاف ؛ نیاگان ؛ مورث ؛ جد اعلیٰ ؛ مورث اعلیٰ ۔

Forbear : (v) [OE.forberan.] (۱) پرہیز کرنا؛ الگ رہنا؛ بچنا؛ باز رہنا ؛ احتراز کرنا ؛ اجتناب کرنا ؛ الگ تھلگ رہنا ۔ (۲) (کسی چیز کو) استعمال نہ کرنا؛ (کسی بات کا) ذکر نہ کرنا ۔ (۳) صبر کرنا ؛ صابر ہونا ؛ برداشت کرنا ؛ تحمل کرنا ؛ خودداری کرنا؛ چشم پوشی کرنا؛بردباری کرنا۔ (٤) کمی کرنا؛ کوتاہی کرنا ؛ کسر کرنا؛ معاف رکھنا؛ بخش دینا؛ درگذر کرنا؛ نظرانداز کرنا ۔ (٥)رحم کرنا؛ مہربانی کرنا؛ مہربانی سے پیش آنا؛ عنایت کرنا؛ کرم کرنا؛ مروت سے پیش آنا؛ رعایت کرنا(اب شاذ) ۔ (٦) ٹال مٹول کرنا ؛ بہانہ کرنا (قرض کی ادائیگی کےلئے) (اب شاذ) ۔

To bear and forbear : برداشت کرنا اور صبر کرنا ۔

Forbearance : (n) (۱) صبر ؛ شکیب ؛ تحمل ؛ برادشت ؛ بردباری ۔ (۲) احتراز ؛ اجتناب ؛ امساک ۔ (۳) رحم و کرم؛ درگذر؛ معافی؛ رحم دلی؛ رقیق القلبی ۔ (٤) مصیبت ؛ اذیت ۔ (٥) ٹال مٹول (خاص کر قرض کی ادائیگی) ۔

Forbearer : (n) تحمل کرنے والا ؛ صبر کرنےوالا ؛ برداشت کرنے والا ؛ درگذر کرنےوالا ؛ معاف کرنےوالا ۔

Forbearing : (a) (۱) رحم دل ؛ نرم دل ؛ بردبار ۔ (۲) متحمل ؛ باحوصلہ ۔

Forbearingly : (adv.) تحمل کے ساتھ؛ پرہیز کرتےہوئے ؛ بچتے ہوئے ؛ باز رہ کر ؛ برداشت کی صورت میں ؛ معاف کرتے ہوئے ؛ بخشتے ہوئے ۔

Forbearingness : (n) (۱) پرہیز ؛ اجتناب ؛ احتراز ؛ صبر ؛ برداشت ؛ تحمل ۔ (۲) خود داری ؛ چشم پوشی ؛ کوتاہی؛ کمی؛ درگذر ۔ (۳) رحم و کرم ؛ عنایت؛ مروت ؛ رعایت ۔

Forbecause : اس وجہ سے کہ ؛ دریں وجہ ؛ چونکہ ؛ کیونکہ ؛ بایں وجہ ۔

Forbid : (v) [OE.'forbeodan.'] (۱) ممانعت کرنا؛ ممنوع کرنا؛ حکم دینا کہ نہ کرے (کسی کو کسی جگہ)؛ جانے سےمنع کردینا؛ کسی بات کا امتناع کرنا؛ (کسی شخص یاچیزکے) وجود کو ممنوع کردینا؛ کسی امر کے ارتکاب یا فعل کے سرزد ہونے کی ممانعت کرنا؛ قدغنی کرنا ۔ (۲) (حالات، مواقع وغیرہ کے متعلق) خارج کرنا؛روکنا ؛ نامناسب اورناسزاوار قرار دینا ۔ (۳) الگ کرنا ؛ پیچھے کردینا ؛ شریک نہ کرنا ؛ ترقی میں حائل ہونا؛ رکاوٹ ڈالنا؛ رخنہ اندازی کرنا ؛ روڑا اٹکانا ۔ (٤) ناقابل عمل بنانا؛ ناممکن کر دینا ۔

God, Heaven, the Lord forbid : خدانخواستہ ؛ خدا نہ کرے ؛ اللّٰہ نہ کرے ۔

To forbid bullfights : وحشی بھینسوں کی لڑائی کا امتناع کردینا ۔

To forbid gladiators : وحشی جانوروں اور انسانوں کی لڑائی کا امتناع کر دینا ۔

To forbid him court : در بار کی حاضری (کسی کے لئے) ممنوع کر دینا ۔

To forbid him to go : اس کو جانے سے منع کر دینا ؛ جانے کی ممانعت کر دینا ۔

To forbid him wine : اس کے لئے شراب ممنوع کر دینا ۔

**Forbiddance : (n)** : ممنوع کرنے کی حالت ؛ روکنے کی کیفیت ؛ ممنوع ؛ روک ؛ قدغن ؛ ممانعت ۔

**Forbidden : (a)** ممنوع ؛ قدغن ؛ منع کیا ہوا ؛ حرام ؛ غیر مجاز ؛ روکا ہوا ۔

**Entrance forbidden :** ورود ممنوع ؛ داخل ہونے کی اجازت نہیں ۔

**Was forbidden wine :** (اس کی) شراب روک دی گئی ؛ (اس کو) شراب خوری سے روک دیا گیا ۔

**Forbidden degress :** رشتہ داری و قرابت کے بعض سلسلےجن میں مناکحت ناجائز ہے ۔

**Forbidden energy level : (n)** : (طبیعیات) حرام رشتے ؛ محارم ؛ ممنوع توانائی درجہ ۔

**Forbidden fruit : (n)** (۱) ممنوعہ ثمر یا گندم (جس کے کھانے کی آدم و حوا کو ممانعت تھی) (اصطلاحاً) ایسی چیز جس کی خواہش صرف اس لئے ہو کہ ممنوعہ ہے ۔ (۲) لیموں ، نارنگی وغیرہ کی قسم کے پھل میں سے کوئی ایک پھل ؛ چھوٹا سنگترہ ۔ (۳) نارنجی رنگ کی ایک امریکی شراب ۔ (٤) سیلون کےایک درخت کاپھل جس کا بیج نشہ آور ہوتا ہے۔ (٥) تعیّش ؛ عیاشی ؛ ناجائز مباشرت ۔

**Forbidden nuclear transition : (n)** (طبیعیات) ممنوع نیو کلیائی عبور ۔

**Forbidden transition : (n)** (طبیعیات) ممنوع عبور ۔

**Forbiddonly : (adv.)** : امتناع کے طورپر ؛ رکاوٹ کے طور پر ؛ بطور امتناع ؛ ممنوع قرار دے کر ۔

**Forbiddenness : (n)** امتناع ؛ رکاوٹ ؛ مزاحمت ؛ ممانعت ۔

**Forbidder : (n)** : روکنے والا ؛ منع کرنے والا ؛ باز رکھنے والا ؛ رکاوٹ پیدا کرنے والا ؛ روڑا اٹکانے والا ۔

**Forbidding : (a)** : (۱) منع کرنےوالا ؛ روکنے والا ؛ مانع ؛ دافع ۔ (۲) بدصورت ؛ بدقطع ؛ نفرت انگیز ؛ کریہہ المنظر؛ مکروہ صورت رکھنے والا؛ زشت ناپسند؛ ناگوار؛ غیر مطبوع ۔(۳) ایسی مکروہ (صورت کسی شخص یا چیز کی) جو نامطبوع ہو ، جسے دیکھنا پسند نہ کیا جائے ۔(٤) دہشت انگیز ؛ تہدید انگیز ؛ ترسناک ؛ ہیبتناک ؛ مہیب ؛ ڈراؤنا ۔

**Forbiddingly : adv.)** غیر مطبوع طریقہ پر ؛ ایسے طریقے پر یا صورت میں جس سے امتناع ظاہر ہو ؛ نفرت انگیز طورپر ؛ خوفناک طور پر ۔

**Forbiddingness : (n)** : زشت روئی ؛ امتناع ؛ ممانعت ؛ قدغن ؛ ترسناکی ؛ خوف ناکی ؛ غضب ناکی ۔

**Forbivorous : (n)** : گھاس پھوس کھانےوالا جانور؛ علف خوار ؛ ہرزہ خوار ۔

**Forblack : (n)** انتہائی سیاہ تیرہ وتار؛ تیرگوں ۔

**Forby(e) : (prep.)** سوائے ؛ بالکل قریب ؛ متصل ؛ نزدیک ۔

**Forby(e) : (a)** : (۱) غیرمعمولی ؛ مخصوص ۔(۲) قابل ذکر ؛ عجیب ؛ نادر ؛ ممتاز ؛ نمایاں ؛ غیرمعمولی طور پر اچھا ؛ ممیز ۔

**Force : (n) [L.'fortis.']** : (۱) قوت ؛ طاقت ؛ بل ؛ زور ؛ قدرت ؛ قوت عمل ؛ سعی ؛ کوشش ؛ شدید کوشش ؛ حرکت کی قوت ۔ (۲) فوجی طاقت ؛ قوت ؛ مسلح آدمیوں کی جماعت ؛ فوج کا دستہ ؛ (جمع میں) فوج ؛ لشکر ؛ پولیس کا دستہ ؛ اصطلاحاً (The Force) پولس (قدیم استعداد) ؛ دفاعی قوت ؛ (بعد میں) بحری طاقت ؛ جسمانی طاقت ۔ (۳) وہ قوت جو کسی مقصد کےلئے یا کسی شے پر صرف کی جائے ؛ تشدد ؛ جبر ؛ استبدادی قوت ؛ اکراہ ۔ (٤) زبردستی ۔ (٥) دفاعی یا اخلاقی قوت ؛ اثر ؛ قوت نظم وضبط ؛ اختیار ؛ تاثیر ؛ نیکی ؛ حسن خلق ؛ خوبی ۔ (٦) منوانے کی طاقت ؛ قایل کرنے اور یقین دلانے کی طاقت ؛ قوت بندش ۔ (۷) جلا ؛ تیز روشنی ؛ انعکاس ۔ (۸) وجہ نفاذ ؛ جواز ؛ معقولیت ؛ صحت ۔ (۹) معنی ؛ مراد ؛ مطلب ؛ صحیح معنی ؛ حقیقی معنی ۔ (۱۰) (طبیعیات) وہ قابل اندازہ اثر جو جسم کو حرکت پر آمادہ کرتا ہے ؛ اس اثر کی شدت جس کو قدیم زبان میں توانائی بالفعل کہتے ہیں ؛ رفتار ؛ حدت؛ برقی وجہ وغیرہ کو جس کو مادے کے ساتھ یا اس میں موجود توانائی یا اصول پر مشتمل سمجھاجائے ؛ از روئے جنس غور کئے ہوئے ایسے ہی اصول یا توانائی ۔ (۱۱) توانائی ؛ قوی ۔ (۱۲) (قانون) غیرقانونی تشدد یا جبر (شخص یا چیز کے ساتھ) ۔ (۱۳) بڑی مقدار یا تعداد ۔ (۱٤) ایک سبب، اثر یا قوت کا ذریعہ جو ایک جسمانی قوت سے مشابہ ہو ۔

**A force :** خلاف قانون تشدد ؛ ناجائز زبردستی ۔

**Attractive force :** (طبیعیات) قوت جاذبہ ؛ کشش ۔

To put in force : قاعدہ یا قانون کو نافذ کرنا ۔

Vital force : (حیاتیات) قوت حیات ۔

With all one's force : پوری قوت کے ساتھ؛ پوری طاقت سے ۔

Force : (n) [ON. 'fors.'] آبشار ؛ جھرنا ؛ پانی کی چادر ۔

Force : (v) (۱) سختی؛ ظلم ؛ زبردستی ؛ جبر کرنا ؛ بزور یا زبردستی لینا ؛ حاصل کرنا ؛ استحصال بالجبر کرنا؛ عصمت دری کرنا ۔ (۲) مجبور کرنا ؛ دباؤ ڈالنا ؛ جبراً باز رکھنا ؛ زبردستی روکنا ؛ قوت سے مجبور کرنا (جسمانی یا اخلاقی طور پر) ۔ (۳) کھینچ تان کر لفظو ں کے معنی پیدا کرنا ؛ لفظوں کو وہ معنی پہنانا جو بہ مشکل ہو ۔ (٤) (تاش) کھیلنے والے کو مجبور کر دینا کہ وہ ترپ لگائے یا اپنے ہاتھ کے پتوں کو ظاہر کرکے کھلاڑی کو (کسی خاص پتے یا پتوں کو) کھیلنے پر مجبور کرنا ۔ (٥) انتہا تك کھینچنا؛ انتہائی قوت صرف کر دینا ؛ پورا زور لگا دینا ۔ (٦) تاکید کرنا (کسی پر) زور ڈالنا (کسی کام کےلئے) سخت کوشش کرنا؛ تشدد آمیز طورپر کچھ کرنے کےلئے مجبور کرنا ؛ بزور قبضہ کرلینا ؛ قوت سے حاوی ہو جانا؛ بزور داخل ہونا یا گھسنا ؛ بزور تسخیر کر لینا ؛ بزور قابو یا قبضہ حاصل کر لینا (قلعہ ، استحکامات پر)؛ لےلینا ؛ قبضے میں کر لینا؛ کھول دینا ؛ شگاف کر دینا (مکان ، تالا ، قفل وغیرہ میں) ، (اس کے اندر) راستہ بنا لینا ؛ توڑ ڈالنا ۔ (۷) دھکا دینا ؛ بڑھانا؛ ڈھکیلنا ؛ قوت لگا کر کھینچنا ؛ ریلنا؛ ٹھیلنا ؛ برانگیختہ کرنا ؛ اُکسانا (adverb اور prep کے ساتھ) ۔ (۸) کسی شخص کو کسی چیز کےلئے استعمال کرنے، قبول کرنے پر مجبور کرنا ۔ (۹) کوشش کرکے پیدا کرنا ؛ جبراً (کوئی خاص) کیفیت پیدا کرنا نیز مجازاً ۔ (۱۰) (کسی چیز کو) زبردستی لےلینا ؛ حاصل کرنا ؛ چھین لینا؛ جھپٹ لینا، دھمکی سے لے لینا ۔ (۱۱) (پودے ، درخت یا طالب علم کے) نشو و نما و ترقی کو مصنوعی طریقوں سے قبل از وقت پوری طرح مکمل کرنے کی کوشش کرنا ۔ (۱۲) (خود یا کسی شخص کو) کوئی کام کرنے پر مجبور کر دینا ۔ (۱۳) جہاز پر چڑھ جانا ؛ ایك جہاز کا دوسرے جہاز کےمقابلے میں آنا (لڑائی کےلئے) ۔ (١٤) جدو جہد یا محنت کے ذریعہ ترقی کرنا ؛ (اب شاذ) ۔

To force a card : (تاش کی شعبدہ بازی میں) کسی کے سامنے اس طرح پتے پیش کرنا کہ وہ بغیر

By force : زبردستی سے ؛ دباؤ سے ؛ بالجبر ۔

By force and arms : زبردستی سے ؛ دباؤ سے ؛ بندوق کی نوك پر ۔

By force of : بذریعہ ؛ بواسطہ ۔

By the force of : بذریعہ ؛ بواسطہ ۔

Centrifugal force : مرکز گریز زور ۔

Coercive force : جبری قوت ۔

Conservation of force : بقائے توانائی (قدیم معنی میں) یا کسی حادثہ طبعی (مثلاً حرارت یا حرکت جو مادہ کی خلقت ہے) کا سبب ؛ اس قسم کی کوئی قوت ۔

Can't see the force of doing what one dislikes : نہیں سمجھ سکتا کہ جو کام پسندنہ ہو اُس کے کرنے کی کیا وجہ ہو سکتی ہے (کیا معنی ہو سکتے ہیں) ۔

Considers himself a force in the world : اپنے کو دنیا میں ایك قوت (قوت طبعی) سمجھتا ہے ۔

Declared with much force : بہت قوت گویائی ؛ زور زبان (یا قوت دلائل کے ساتھ) بیان کیا گیا (اعلان کیا گیا) ۔

Effective force : (طبیعیات) قوت عاملہ ۔

In force : نافذ ہونا ؛ نفوذ ؛ لاگو ہونا ؛ نافذ ۔

In force/In great force : (۱) (فوج) بڑی تعداد میں ؛ جمعیت کے ساتھ ۔ (۲) ہجوم کے ساتھ ؛ غول میں ؛ لشکر کا ۔ (۳) دشمن ؛ حریف ۔ (٤) قوت ؛ طاقت ؛ صلاحیت ۔

Law remains, comes into force : قانون نافذ رہے گا یا نافذ ہوتا ہے ۔

Repulsive force : (طبیعیات) قوتِ دافعہ ۔

There is force in what you say : جو کچھ تم کہتے ہو اس میں قوت ہے(تمہارے دلائل یا واقعات موثر ہیں ، قائل کرنے والے ہیں) ۔

To come into force : نافذ ہونا ؛ لاگو ہونا ۔

To force the pace or the running (in a race) : گھوڑ دوڑ میں تیز رفتاری اختیار کرنا تاکہ حریف کو جلد تھکا کر ہرا دیا جائے ۔

Force-bill : (n) ایسا جبریہ قانون جس کے تحت فوج سختی اور تشدد کے استعمال کا مجاز ہو ۔

Force majeure : (n) (۱)ناقابل مقابلہ؛ ناقابل دفاع (واقعہ) ؛ جبر ۔ (۲) ایسا استبداد جو سیاسی تدبیر میں ناقابل دفاع مانا جاتا ہو ۔ (۳) جنگ ؛ ہڑتال ؛ وہ غیرمتوقع واقعہ جو محض حکم خدا سے پیش آئے (انسان کی تدبیر کو اس میں دخل نہ ہو) مثلاً زلزلہ ، طوفان ، وبا، موت وغیرہ ؛ واقعہ جس کی وجہ سے کسی قرارداد یا معاہدے کی پابندی لازمی نہ رہے ۔ (٤) حوصلہ شکن طاقت ۔ (٥) قدرتی حادثہ ؛ آفت سماوی ۔

Force-meat : (n) مسالہ دار کٹا ہوا گوشت ، جس کو کھانے کی مختلف اشیاء میں بھر کر پکاتے ہیں ؛ گوشت، لحمی، انڈے کا قیمہ جو کسی چیزمیں بھر کر پکاتے ہیں ۔

Force of circumstances brought it about : حالات نے یہ صورت پیدا کی (یہ نتیجہ نکالا) ۔

Force-pipe : (n) پانی کھینچنے کے آلہ کی نلی جس میں فشارا کام کرتا ہو ۔

Force-pump : (n) (۱) پانی کھینچنے کا آلہ جو پانی کو ہوا کے دباؤ کی حد سے باہر نکال دے ۔ (۲) ریل کے انجن میں بائلر کی بہم رسانی کےلئے ایک پلنجر پمپ ؛ داب پمپ ۔

Forced : (a) (۱) جبری ؛ زبردستی ؛ تشدد آمیز ؛ لازمی ؛ اضطراری ۔ (۲) زور ڈالا ہوا ؛ نافذ کیا ہوا ؛ لاگو کیا ہوا ۔ (۳) کوشش سے پورا کیا ہوا ۔ (٤) (ادبی زبان میں) مسخ شدہ ؛ مسخ کیا ہوا؛ شکل بگڑی ہوئی ؛ کھینچا ہوا ؛ تانا ہوا ؛ زور دیا ہوا؛ دبا ہوا۔ (٥) مصنوعی ؛غیرطبعی؛ ساختگی ؛ مجبور کیا ہوا؛ جبراً باز رکھا ہوا؛ روکا ہوا ۔ (٦) (پودوں کا) پیدا کرنے کے لائق بنا ہوا ؛ ثمر آور بنایا ہوا (موسم کے علاوہ)۔

A forced peace : جبریہ صلح ؛ معاہدہ بالجبر ۔

Forced draught : (n) بھٹی میں اوپر کی ہوا کو ہلکا یا نیچے کی ہوا کو دبا کر خاص بہاؤ پیدا کرنا ؛ (انجینیئرنگ) قسری جھونکا ۔

Forced frugality : (n) (معاشیات) جبر ؛ بچت ۔

محسوس کئے پتا کھینچ لے جو شعبدہ باز اس کو دینا چاہتا ہے ۔

To force an analogy/-simile : تمثیل و تشبیہ کے استعمال میں مبالغہ کرنا حتی کہ وہ مہمل ہو جائے ۔

To force a passage/-one's way : اپنا راستہ پیدا کرنا؛ زبردستی گھس جانا؛ کسی نہ کسی طرح (کسی صحبت میں ) پہنچ جانا ؛ زبردستی اپناراستہ بنالینا؛ (ہجوم میں) گھس کر اپنے لئے راستہ پیدا کرلینا ۔

To force a smile : اپنے چہرہ پر زبردستی مسکراہٹ پیدا کرنا ۔

To force drink on him : اس کو شراب پینے پر مجبور کرنا ؛ بہ جبر یا بہ اصرار پلانا ۔

To force into, or into doing : کسی کام کے کرنے پر پر مجبور کرنا ۔

To force it out of his hands : اس کے ہاتھوں سے زبردستی نکال لینا ؛ چھین لینا ۔

To force one's hand : کسی شخص کو مجبور کردینا کہ وہ اپنی مرضی اورخواہش کے خلاف وہ کام (قبل از وقت) کرے جس کو وہ نہیں کرنا چاہتا ۔

To force one's voice : آواز کے قدرتی اُتار چڑھاؤ سے زیادہ بلند آواز میں سُرنکالنے کی کوشش کرکے اپنی آواز پر زور ڈالنا ۔

To force open : توڑ ڈالنا ؛ کھول دینا (تالا وغیرہ) ۔

To force tears from his eyes : اُس کی آنکھوں سے آنسو جاری کرادینا؛ اُس کو رونے پر مجبور کر دینا ؛ اتنا متاثر کر دینا کہ رو پڑے ۔

To force the bidding (at auction) : جلد جلد(نیلام میں) بول بول کر قیمت بڑھا دینا ؛ ڈاک میں بولی سب سے بڑھ چڑھ کر بولنا ۔

To force the facts out of him : اُس کی زبان سےواقعات بہ جبر معلوم کرلینا ؛ اُس کو صحیح واقعات بیان کرنے پر مجبور کر دینا ۔

To force the gane in cricket : کرکٹ میں خطرات کی پرواہ نہ کرکے اپنی کامیابی کی رفتار کو تیز کرنے کی کوشش کرنا ۔

Forced labour : (n) بیگار ؛ بیگاری ؛ جبری کام ۔

Forced landing :(n) (اچانک انجن یاموسم کی خرابی کےباعث) ہوائی جہاز کا فوری طور پر زمین پر اُترنے کے لئے مجبور ہونا ۔

Forced loan : (n) قرضہ جو (کسی سے) بہ جبر لیا جائے ؛ جس کے دینے پر (کسی کو) مجبور کردیا جائے ۔

Forced march : (n) ایسی تیزرفتارسے کوچ کرنا (سفرکرنا) جس میں خاص طور پر زیادہ وقت صرف کرنا پڑے ۔

Forced move : (n) کھیل میں چلی ہوئی ایک مصنوعی چال ۔

Forced oscillation : (n) (ریڈیو) قسری اہتزاز ؛ (طبیعیات) جبری ڈولن ۔

Forced vibration : (n) (طبیعیات) قسری ارتعاش؛ (لسانیات) دباؤ ارتعاش ۔

Forcedly : (adv.) جبریہ طورپر ؛ زبردستی سے ؛ اضطراری حالت میں ؛ مصنوعی طور پر ؛ غیر فطری انداز میں ۔

Forcedness : (n) جبر ؛ تشدد ؛ زبردستی ۔

Forceful : (a) مضبوط ؛ قوی ؛ بااثر ؛ طاقت ور ؛ مؤثر ؛ سخت ؛ شدید ؛ پُر زور ؛ بانفوذ ۔

Forcefully : (adv) قوت سے ؛ طاقت سے ؛ اثر سے؛ شدت سے ؛ پُر زورطورپر ؛ مضبوطی کے ساتھ۔

Forcefulness : (n) طاقت ؛ قوت ؛ اثر ؛ شدت ؛ زور ۔

Forceless : (a) بےقوت ؛ بےطاقت ؛ کم زور؛ ضعیف ؛ ناتواں ؛ عاجز ۔

Forcement : (n) (گولہ اندازی)توپ کی نال کے اوپر گولے کے قطر کی زیادتی ۔

Forceps : (n) [L.] (۱) گھوا ؛ زمبو ؛ فن جراحی کی دندان سازی ، دایا جنی کی چمٹی ؛ کوئی چیز جو چمٹی کے مشابہ ہویا چمٹی کی طرح استعمال ہو سکے ۔ (۲) (تشریح ، حشریات، حیوانیات) جسم کا کوئی حصہ جو چمٹی کی طرح ہو ؛ جس کا چمٹی نما عضو ؛ کلتین ؛ نیز مجازاً ۔

Forceps scissors : (n) کلاّبی قینچی ۔

Forcer : (n) (۱) دباؤ ڈالنے والا ؛ زور دینے والا (شخص یا چیز) ۔ (۲) دباؤ یا زور دینے کا آلہ یا کوئی ذریعہ ۔(۳) داب پمپ ۔

Forces of reaction : (n) (تاریخ) رجعت پسند طاقتیں ۔

Forcible : (a) [OF. f. force. n.] (۱) جو (کام) زبردستی یابزور کیا گیا ہو یا جس کے کرنے میں قوت استعمال کی گئی ہو (ناکہ قانون) ۔(۲) با اثر ؛ اثر کرنے والا ؛ زوردار ؛ مؤثر ؛ قوی ؛ (قانون) زبردستی قُرقی میں کیا ہوا ؛ جبریہ حراست میں کیا ہوا ۔(۳) مجلاً ؛ چمکدار؛ روشن ۔(٤) یقین دلانے والا؛ (کام، الفاظ، طرز، طریقہ) ۔(٥) زورمندی ۔ (٦) (Quasi adv) زور کے ساتھ؛ زبردستی سے ۔

A forcible argument : مستحکم دلیل ؛ قوی دلیل ؛ مؤثر استدلال ؛ زور دار حجت ۔

A forcible reaction : دلیل قوی ؛ موثر دلیل ۔

Forcible-feeble : (a) کمزوری کو قوت کے مظاہرے سے چھپانےہوئے؛ ظاہراً قوی لیکن حقیقتاً کمزور و ناتواں ؛ نیم ضعیف نیم قوی ؛ نیز مجازاً ۔

Forcibleness : (n) قوت ؛ اثر ؛ طاقت ؛ طاقت ور ہونا ؛ با اثر ہونا ۔

Forcibly : (adv.) زبردستی سے؛ بزور ؛ بہ جبر ؛ اثر سے ۔

Forcing : (n) سختی ؛ ظلم ؛ زیادتی ؛ جبر کرنے کا عمل ؛ زور آوری ۔

Forcing bed : (n) (۱) گرم کیاری ؛ کیاری جو کھاد کا خمیر اٹھا کر گرم کی جائے ۔(۲) (مجازاً) (بدمعاشی کا) اڈا ؛ گھر ۔

Forcing-engine : (n) دیکھو Fire-engine

Forcing hazard : (n) (بلیرڈ) ایسی ضرب جس میں معمولی قوت اور طاقت سے زیادہ کی ضرورت ہو ۔

Forcing house : (n) (نباتیات) گرم خانہ ۔

Forcing-pump : دیکھو Force-pump

Forcipate : (a) (نباتیات اور حیوانیات) چمٹی کی طرح بنا ہوا ؛ انبری شکل ؛ چمٹی نما ؛ کلاّبی ۔

Forcipated : (a) چمٹی کی طرح کا ؛ مانند انبری ۔

Forcipation : (n) (حیوانیات) حالت انبری ؛ عضو شبیہ انبر ؛ چمٹے کی طرح ہونے کی حالت ۔

Forcipiform : (n) مانند دو شاخہ انبر ؛ چمٹی کی شکل کا ؛ بہ شکل انبر ۔

Forcipressure : (n) کلاّبی دباؤ ۔

Forcipulate : (a) (حیوانیات) کلاّبی ۔

Forcite/Forsite : (n) ایک قسم کا جلد آگ پکڑنے اور پھٹ جانے والا مادہ ؛ ڈائنامائٹ کی ایک قسم ۔

Forcive : (a) دیکھو Forcible

Forclose : (v) (۱) روک دینا ؛ باز رکھنا ؛ محروم کرنا ۔ (۲) کسی حق کے استعمال کرنے سے منع کر دینا ۔ (۳) دیکھو Foreclose ۔

Ford : (n) [OE.'ford.'] (۱) گھاٹ ؛ دریا وغیرہ میں پایاب اترنے کی جگہ ؛ گزارجو یا ندی ۔ (۲) (شاعری) آبشار ؛ جھرنا ؛ دھارا ۔

Ford : (v) پانی کو عبور کرنا ؛ گھاٹ کے ذریعہ پایاب عبور کرنا؛ گھاٹ اترنا نیز مجازاً اور متعدیانہ ۔

Ford : (n) وہ موٹر کاریں جو فورڈ کے کارخانے میں بنتی ہیں ۔

Fordable : (a) پایاب ؛ دریا وغیرہ جس کو پایاب عبور کیا جاسکے ؛ قابل عبور گھاٹ ؛ کم گہرا گھاٹ ۔

Fordableness : (n) قابل عبوری ؛ پا یابی ۔

Fordless : (a) بغیر گھاٹ کے بغیر دھارے کے ؛ جس کو عبور نہ کیا جاسکے ؛ وہ دریا جس میں کوئی گھاٹ نہ ہو ۔

Fordo/Foredo : (v) [OE. 'fordon.'] (۱) مارڈالنا؛ ختم کر دینا ۔ (۲) برباد کر دینا ؛ تباہ کر دینا ؛ ویران کرنا ؛ پامال کرنا ؛ تاراج کرنا ۔ (۳) موقوف کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ توڑ دینا ۔

Fordo/Foredo : تھکا ہوا؛ درماندہ ؛ گھِساھوا (متروک) ۔

Fordone : (ppl&a) تھکا ہوا ؛ نڈھال ؛ مغلوب ؛ بد حواس ۔

Fore : (a) (۱) (ہم آہنگی) اگلا حصہ ؛ سامنے کا ۔ (۲) سامنے میں واقع؛ کسی چیز کے آگے؛ سامنے ؛ کسی شے کا اگلا ۔

Fore : (n) کسی چیز کا اگلا حصہ مثلاً جہاز کا اگلا حصہ ۔

At the fore : (بحری) جہاز کے اگلے حصے سے بادبان کے اُونچے سرے پر ۔

To come to the fore : سامنے آنا ؛ نمایاں ہونا ؛ ظاہر ہونا ؛ مشہور ہونا ۔

To the fore : (۱) (شخص سےمتعلق) حاضر ؛ باخبر؛ ہوشیار (زندہ)؛ جیتا جاگتا ۔ (۲) (روپے وغیرہ) قریب ؛ موجود ؛ دستیاب ؛ استعمال کےقابل ۔ (۳) خیال میں ؛ سامنے ظاہر؛ نمایاں ؛ واضح ۔

Fore : (adv.) [OE. 'fore.'] (جہاز کے) سامنے کے حصے میں ؛ آگے ؛ سامنے ۔

Fore : (Prefix) اگلا ؛ کسی کا اگلا حصہ ۔

Fore : (int.) [Pro. short for before.] (گولف) گیند کو مارتے وقت اس کی زد میں جو لوگ ہوں ، ان کو خبردار کرنے کےلئے بولا جاتا ہے ۔

Fore- : (Prefix.) [OE.] (۱) افعال، صفات فعلی، اسمائے افعال اور افعال اسمی اور دوسری طرح کے اسماء کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) افعال وغیرہ کے ساتھ بمعنی (ا) سامنے ، آگے جیسے: fore runner ۔ (ب) پہلے سے ؛ پیشتر ہی سے جیسے: fore ordain ۔ (۳) اسمائےافعال وغیرہ کے سوا اسماء کےساتھ بمعنی (ا) مقابل کا؛ سامنے کا جیسے: fore quarter ۔ (ب) اگلا حصہ (کسی چیز کا) جیسے: fore arm ۔ (ج) قریب ؛ طرف ؛ متعلق جیسے : forecastle ۔ (٤) آئندہ واقعات وغیرہ کے جاننے، اندازہ کرنےوغیرہ کےلئے جیسے : fore knowledge ۔

Fore act : (v) پہلے ہی سے عمل کرنا ؛ قبل ہی سے کام کرنا ؛ سبقت کرنا، پیش دستی کرنا یا ہونا ۔

Fore- action : (n) گھوڑے کے اگلے پاؤں کی حرکت، جنبش ۔

Fore-adapt : (v) پیش مطابقت ہونا یا کرنا ۔

Fore-advise : (v) پیش مشورت کرنا یا ہونا ؛ پیش نصیحت کرنا ۔

Fore and aft : (adv.) (۱) (جہازرانی) جہاز کے اگلے اورپچھلے حصے پر ؛ سارے جہاز پر یہاں سے وہاں تک ؛ آگے سے پیچھے تک (لمبائی میں) ۔ (۲) آگے اور

Fore-dated : (a) قبل از وقت ؛ قبل از تاریخ ؛ وقت مقررہ سے قبل کا ۔

Fore-dawn : (n) قبل از طلوع فجر ؛ تڑکے سے پہلے ؛ دن کے آغاز ہونے سے پہلے؛ بھور سےقبل ۔

Fore-day : (a) روز معینہ سے پہلے؛ مقررہ دن سے قبل ؛ قبل از وقت ؛ صبح سے پہلے ۔

Fore-deam : (n) پیش گوئی ؛ قبل از وقت اندازہ کر لینا ؛ مستقبل کی کسی بات کا قیاس ۔

Fore destine : (v) پہلے سے مخصوص کرنا ؛ قبل سےمقرر کرنا؛ پہلے سے مامور کرنا؛ پہلے سےمقدر کر دینا ؛ تقدیر میں لکھ دینا ۔

Fore destiny : (n) تقدیر ؛ مقدر ؛ قسمت ؛ نصیب ؛ نصیبا ؛ مقدر کا لکھا ؛ شدنی ؛ قضائے مبرم ؛ حکم قضا ۔

Foer-edge : (n) باہری کنارہ ؛ سامنے والا کنارہ یا دھار ؛ کور ؛ خصوصاً کسی کتاب یا ورقِ کتا ب کا ۔

Fore-elders : (n) مورثان؛ اجداد؛ جدامجد؛اسلاف ؛ باپ دادا ۔

Fore-end : (n) (١) اگلاحصہ ؛ سامنے کا حصہ (خاص کر جہاز میں) ۔(٢) بندوق کے کنارے کا اگلا حصہ جو رنجك یاچقماق کےنیچے ہوتاہے۔(٣) (بول چال) (وقت کی) ابتداء ؛ آغاز (خاص کرموسم بہارکا)۔

Fore-foot : (n) (١) چوپایہ جانوروں کا ایك اگلا پاؤں ۔ (٢) (بحری اصطلاح) جہاز کے پیندے کا اگلا حصہ ؛ جہاز کے پیندے کی وہ بلّی یا شہتیر جو جہاز کے سب سے اگلے حصےتك ہوتی ہے اور جس پر جہاز کا اگلا حصہ بنا ہوتا ہے ۔

Crossin over fore foot : جب ایك جہاز کا راستہ کاٹ کر دوسرا جہازگذرے تو اس کی نسبت (بحری اصطلاح میں) کہتے ہیں ۔

Fore-game : (n) ابتدائی کھیل ؛ کھیل شروع ہونے سے پہلے کا کھیل ۔

Fore gut : (n) اگلی غذائی نالی ۔

Fore-hammer : (n) (اسکاتستانی اورشمالی بول چال) وہ لمبا ہتھوڑا جو پہلے مار کرتا ہے ؛ لوہاروں کا بڑا ہتھوڑا ؛ گھن ۔

Fore-hand : (n) (١) سامنے یا اوپر کی جگہ ؛ سامنے یا اوپر کےمقام پرموجود شخص یا چیز؛ فوج کاہراول؛

پیچھے، جہاز کے اگلے یا پچھلے حصے کی طرف باری باری سے (حرکت) ۔(٣) (جہاز کے) آگے سے پیچھے تك ۔

Fore and-aft : (a) جہاز یا کشتی کی لمبائی میں رکھا ہوا (بادبان وغیرہ کا) ۔

Fore and aft rigged : وہ جہازجس کےاگلے اور پچھلےحصے میں بادبان ہوتے ہیں ۔

Fore-appoint : (v) قبل ہی سے مقرر کرنا؛ پہلے ہی سےبحال کرنا ؛ پہلے ہی سے یقین کرنا ؛ پہلے ہی سے معین کر دینا ۔

Fore-appointment : (n) سابقہ بحالی ؛ گذشتہ تقرری ؛ پہلے کی تقرری ؛ قبل از وقت یقین ؛ پیش ماموری ؛ پہلے سے مامور کیا جانا (پادری وغیرہ کے عہدہ پر) پیش اجراء ؛ پیش نفاذ ۔

Fore-axle : (n) اگلا دُھرا ؛ سامنے والا دُھرا ۔

Fore-beam : (n) اگلی بلّی ؛ اگلا شہتیر ؛ سامنے کی بلّی ؛ کرگھے کا وہ بیلن یا استوانہ جس میں بُنا ہوا کپڑا لپیٹا جاتا ہے ۔

Fore-brain : (n) پیش دماغ ۔

Fore-cabin : (n) وہ آرائشی کمرہ جو جہاز کےاگلے حصےمیں ہوتا ہے اورجس میں عموماً دوسرے درجہ کے مسافر سفر کرتے ہیں ۔

Fore-cited : (a) پیش گوئی کیا ہوا ؛ پیش بینی کیا ہوا ؛ سابق الذکر ۔

Fore conceive : (v) قبل از وقت تصور کرنا؛ حاملہ ہونے سے پہلے ؛ قبل از وقت قیاس کرنا ۔

Fore concious : (a) (١) (نفسیات) قبل شعور؛ پیش شعوری ۔ (٢) وقت سے پہلے باخبر ہونا یا آگاہ ہونا ۔

Fore-court : (n) احاطے یا جنگلے سے گھری ہوئی انگنائی ؛ مکان کے سامنے کا صحن ؛ چوک ؛ جلوخانہ ؛ باہری صحن یا انگنائی ؛ پیش صحن ؛ (ٹینس) جال کے دونوں طرف کی ضلع بند جگہ جس کے اندر رہ کر کھلاڑی گیند پھینکتا ہے ۔

Fore-date : (n) ماقبل تاریخ ۔

Fore-date : (v) پہلے سے اندراج کرنا؛ اصل تاریخ سےپہلے کی تاریخ ڈالنا؛ پہلے سے ہی سمجھ بیٹھنا ؛ قبل ازوقت توقع کرنا ۔

بینی یا پیش اندازہ کرنےوالا ؛ شگون بد بتانے والا ؛ آنے والے خطرے کا محسوس کرنے والا ۔

Foreboding : (n) (۱) پیش گوئی ؛ شگون (بد) فال ؛ پیش اندیشگی (خصوصاً برائی سے متعلق) ؛ پیش آگاہی ؛ پیش اندازہ ؛ پیش بینی ؛ پیش تفکر ؛ پیش خبری ؛ (بُری باتوں کی) علامت ؛ نشانی ۔ (۲) آنے والےخطرے کی آگہی ؛ آنے والی آفت یا مصیبت کاپہلے سے اندیشہ؛ پیش اندیشگی ؛ ماتھا ٹھنکنا ۔

Forebodingly : (adv.) بدشگونی سے؛ پیش اندیشہ کےطورپر؛ اس کی مدت میں پیش بینی کے طور پر ؛ پیش اندزاہ کرتے ہوئے ؛ پیش بینی کے طور پر ۔

Forebody : (n) (۱) (جہاز رانی) کسی جہاز کا وہ حصہ جو جہاز کے ڈھانچے یا اس کے سب سے چوڑے شہتیر کے سامنے ہوتا ہے ۔ (۲) صدر؛ سینہ (انسان اور جانوروں کا)؛ (قدیم یونان) چار آئینہ ؛ بکتر ؛ سینہ پوش ۔

Forecast : (v) (۱) حیلہ کرنا ؛ ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ جتن کرنا؛ تدبیر نکالنا۔(۲) پہلے سےمقرر کرنا؛ مقدر کرنا ؛ پہلے سےمقرر کر لینا ؛ پہلے سے سوچنا یا غور کرنا؛ پہلے سے قیاس کرنا یا تخمینہ کرنا ؛ قبل سے توجہ کرنا ؛ پہلے سے قیاس دوڑانا؛ پہلے سے اندازہ کرنا ۔ (۳) پیش گوئی کرنا ؛ مستقبل کا اندازہ لگانا ؛ پیش بینی کرنا ؛ قبل سے احساس کرنا ۔

Forecast : (n) (۱) دور بینی ؛ عاقبت اندیشی ؛ مآل اندیشی ؛ پیش گوئی ؛ علم پیشن گوئی ؛ ملکہ پیشن گوئی ۔(۲) مستقبل کی کسی بات کا قیاس یا اندازہ (خصوصاً موسم کا)؛ پیش اندازہ ؛ پیش اندیشہ ۔

Forecaster : (n) پیش گوئی کرنے والا ؛ پہلے سےاندازہ لگانے والا ؛ پہلے سے قیاس کرنے والا ؛ پہلے سے مقرر کرنےوالا ؛ پہلے سے سوچنے والا یا غور کرنے والا ۔

Forecasting : (n) (معاشیات) پیش قیاسی ؛ پیش گوئی ۔

Forecastingly : (adv.) پیش گوئی کے طورپر ؛ پیش اندازہ سے؛ پیش بینی سے؛ پہلے سے قیاس کرکے ۔

Forecasatle/Fo'c'sle : (n) (۱) جہاز کے اگلے حصے پر تھوڑا بلند عرشہ ؛ سب سے آخری اگلے بادبان کے سامنے عرشہ کا ایک حصہ (جنگی جہازوں میں پہلے ہوتاتھا) ؛ (تجارتی جہازوں میں) اگلے عرشے کے نیچے جہاں ملاح رہتے ہیں ۔ (۲) جہاز کا اگلا حصہ ۔

کسی تحریک کا ہراول ؛ ہراول گارڈ ؛ رہنما ؛ اگواہا ۔ (۲) گھوڑے کا وہ حصہ جو زین یا کاٹھی سے آگےہوتاہے ۔

Fore-hand : (a) (۱) پہلے سے کہا یا دیا ہوا ؛ پیشگی (ادائی وغیرہ) ۔ (۲) اولین ؛ سب سے اگلا؛ سب سے آگے؛ سب سے اول ؛ سب سے زیادہ نمایاں ؛ بہترین ۔ (۳) (لان ٹینس) (ضرب یا کورٹ) جو ہاتھ کی پُشت کی طرف سےنہ ہو ۔

Fore-handed : (a) (۱) دوراندیش ؛ عاقبت اندیش ؛ دوربین ؛ ہوشیار؛ چوکس ؛ محتاط ؛ مصلحت اندیش ؛ دانا ؛ کفایت شعار ؛ لہٰذا ؛ مرفہ الحال ؛ خوش حال (اب صرف امریکا میں)۔ (۲) (لان ٹینس) ہتھیلی آگے کرکے کھیلا ہوا ۔

Fore-hooks : (n) (جہاز رانی) دیکھو Breast hooks

Fore-horse : (n) اپنی جماعت میں سب سے اگلا گھوڑا ؛ رہنما گھوڑا ؛ ہراول گھوڑا ۔

Forearm : (n) بازو کا وہ حصہ جو کہنی سے کلائی تک یا انگلی کے آخری پوروں تک ہوتا ہے؛ دو سرے ریڑھ-دارجانوروں کا یہی عضو ؛ پیش بازو ؛ ساعد ۔

Forearm : (n) پہلے سےمسلح ہو جانا یا کر دینا ؛ خطرے سے پہلے مدافعت کےلئے تیار ہو جانا ۔

Foreboard : (n) جہاز کا اگلا عرشہ ؛ جہاز کی اگلی چھتری ۔

Forebode : (v) (۱) پیش گوئی کرنا (شاذ) ؛ نشان دہی کرنا ؛ پہلے سے اعلان کرنا ؛ قبل سے خبر دینا ۔ (۲) شگون بد بتانا ؛ کسی امر کے وقوع سے پہلے دل میں اندیشہ پیدا کرنا؛ ماتھا ٹھنکنا؛ وقت سے پہلے کسی آنے والےخطرے کا خیال پیدا ہونا ؛ خدشہ ہونا؛ تشویش ہونا؛ (ہونےوالےواقعہ کا) شگون ہونا؛ علامت ہونا؛ نشان ہونا؛ (ہونےوالے واقعہ سے) آگاہ کرنا؛ خبر دینا؛ نشاندہی کرنا ؛ پیش بینی کرنا۔ (۳) پہلے سے سمجھ بیٹھنا؛ متوقع رہنا؛ پیش اندازہ ہونا؛ پہلے ہی سمجھ لینا یا محسوس کرنا؛ پیش تفکر یا پیش یقین ہونا ۔

Forebodement : (n) پیشین گوئی ؛ علامت ؛ نشاندہی ؛ پیش خبری ؛ خدشہ ؛ اندیشہ؛ تشویش؛ آگاہی؛ پیش اندازہ ؛ پیش احساس؛ پیش یقین؛ پیش تفکر ۔

Foreboder : (n) پیشین گوئی یا نشاندہی کرنے والا؛ آنےوالے واقعے سے قبل ازوقت خبر دار کرنےوالا ؛ پیش

Foreclose : (v) [ME.'forclose.'] (۱) روک دینا ؛ باز رکھنا ؛ محروم کرنا؛ پوری طرح بند کردینا؛ مکمل روک لگا دینا ؛ کامل طورپر ممانعت کر دینا ۔ (۲) کسی حق کے استعمال کرنے سے منع کردینا؛ کسی عمل ، کارکردگی یا فعّالیت کو روک دینا اس کی راہ میں حائل ہونا یا مزاحم ہونا۔ (۳) (قانون) (ایسے شخص کو جسے انفکاک رہن کا حق حاصل ہو) ؛ زرمطالبہ کے روانہ کرنے پر حق انفکاک رہن سے محروم کر دینا؛ حق انفکاک کو ختم کر دینا یا روک دینا؛ رہن کو چھڑا لینے، جائداد کو فک کرانے یا واپس خرید لینے کے اختیار کو ضبط کرلینا یا چھین لینا ۔ (٤) (ایسے معاملہ کو جس میں بحث و مباحثہ کی گنجائش ہو) پہلے ہی سے طے کر کے ختم کر دینا ۔ (٥) کسی مخصوص یا مستثنیٰ دعوے کو حتمی طور سے منوانا ۔

He had fore closed all manner of objection : اس نے پہلے ہی تمام قسم کے اعتراضات کا سد باب کر دیا تھا ۔

Foreclosure : (n) شے مرہونہ کی ضبطی ؛ حق انفکاک کا انسداد؛ تکمیل رہن ؛ باز داشت ؛ منع؛ ممانعت؛ پیش بندی ؛ اختیار انفکاک کی ضبطی ؛ شے مرہونہ کی واپسی یا انفکاک رہن کے حق کو روکنےیا ختم کرنے کی کاروائی ۔

Foredone : (a) قبل از وقت بنا یا ہوا ؛ وقت سے پہلے کیا ہوا ۔

Foredoom : (n) قبل سے کیا ہوا فیصلہ ؛ مقدر؛ تقدیر ؛ قسمت الٰہی ؛ قضائے مبرم ؛ شدنی ؛ حکم قضا ؛ سرنوشت ؛ بخت ؛ قسمت ۔

Foredoom : (v) (۱) قبل ہی سےطے کر دینا ؛ پہلے ہی فیصلہ کر دینا (کسی بات کا) ؛ پہلے سے مقرر یا مقدر کر دینا ؛ پہلے سے قسمت کا فیصلہ کر دینا ۔ (۲) پیش گوئی کرنا؛ پیش آگہی دینا ؛ پیش بینی کرنا؛ عاقبت اندیشی کرنا ؛ پیش اندازہ کرنا؛ مآل اندیشی کرنا؛ (آنے والےواقعات کا عکس) پیش کردینا؛ شگون بتانا ؛ جھلک دکھانا؛ آنےوالے وقت کی تصویر دکھانا ۔

Foredoor : (n) مکان کے سامنے کا دروازہ ۔

Forefather : (n) (جمع) مورثان اعلیٰ ؛ اسلاف ؛ نیاگان ؛ وہ شخص (خصوصاً پیش رونسل ) جن کی اولاد کسی شخص کے ماں اور باپ ہوں ؛ کسی خاندان کی گذشتہ نسلیں ؛ آبا و اجداد (واحد میں بہت کم استعمال)؛ مورث اعلیٰ ؛ سلف ؛ جد امجد ۔

Forefather's day : (n) (امریکا) اس روز کی یادگار میں سالانہ جشن ؛ جب نوآباد کاروں کا پہلا قافلہ پلائی موتھ(Ply mouth) پر اترا تھا ۔

Forefeel : (v) پیش احساس کرنا؛ پہلے ہی محسوس کرلینا ؛ پیش اندیشہ ؛ (آنےوالی بات یا واقعات کا) قبل ہی سے اندازہ یا احساس کرلینا ؛ ماتھا ٹھنکنا؛ (کسی امر کے وقوع کا)پہلے سے اندیشہ یا خیال پیدا ہوجانا ۔

Forefeel : (n) پیش احساس ؛ پیش اندیشہ ؛ پیش اندیشگی ؛ پیش بینی ۔

Forefeeling : (n) پیش اندیشہ ؛ پیش احساسی ؛ پیش بینی ؛ پیش اندیشگی ۔

Forefend : (n) دیکھو Fore-end

Forefield : (n) (کان کنی) وہ جگہ جہاں (کثائی کا) کام ہو رہا ہو ؛ کھدان یا کان کے سامنے کی جگہ ؛ پیش میدان ۔

Forefinger : (n) انگشت شہادت؛ سبابہ؛ وہ انگلی جوانگوٹھے کےبعد (قریب) ہوتی ھے اسے First finger اور Index finger بھی کہتے ہیں ۔

Foreflank : (n) (۱) پسلیوں یا پٹھوں کا اگلا حصہ ؛ بازو کا اگلا حصہ ؛ فوج کا اگلا دستہ ۔ (۲) کاندھے کے فوراً بعد پسلیوں کے اوپر موٹائی کی اُبھار ۔

Foreflow : (v) پہلے سے بہنا ؛ پہلے سے جاری ہونا ۔

Forefront : (n) (۱) سب سے آگے کا حصہ ؛ اگلا حصہ ؛ چہرہ ؛ آگا (عموماً مجازی معنوں میں) ۔ (۲) ہراول ۔ (۳) جسم کا اگلا حصہ ؛ آگا؛ سامنا؛ آگے کا حصہ ؛ چہرہ (بخلاف پُشت) ۔

Forefront : (v) (نیا) چہرہ بنانا؛ (نیا) اگلاحصہ تعمیر کرنا ۔

In the forefront of the battle : فوج کے مہرے میں ؛ جنگ میں سب سے آگے کے حصے میں ؛ اولین صف جنگ میں ۔

Foreganger : (n) (جہاز رانی) چھوٹی رسی کا پھندا جو مچھلی وغیرہ کے شکار کے وقت بارپون کے سیدھے حصے پر لگایا جاتا ھے ۔

Foregate : (n) سامنے کا دروازہ ؛ سامنے کا پھاٹک ؛ صدر دروازہ۔

**Foregather :** (۱) (خاص کر اسکاٹ لینڈ میں) جمع ہونا؛ یکجا ہونا؛ ملنا؛ گفتگو کرنا؛ باتیں کرنا؛ مڈبھیڑ ہو جانا ؛ اتفاقاً ملاقات ہو جانا ؛ مل جانا؛ خصوصاً کسی سے ملنا؛ ملاقات کرنا ۔ (۲) شریک ہونا؛ ساتھ ہونا؛ مشارکت کرنا؛ رفاقت کرنا؛ ساتھی بنانا؛ ایک ہوجانا؛ ملا لینا؛ متفق کرلینا ۔

**Foregift : (n)** (قانون) بیعانہ ؛ رائی، پٹہ یا تجدید پٹہ کا بیعانہ یا سائی ؛ مال الاجارہ ۔

**Forego : (v) [OE.'fore-gan.']** وقت اور مقام کے لحاظ سے مقدم ہونا ؛ فائق ہونا ؛ آگے جانا یا چلنا ؛ آگے یا پہلے آنا ؛ ہونا یا واقع ہونا ؛ نتیجے کا پہلے ہی ناگزیر ہونا ؛ مزید دیکھو Forgo ۔

**Forego :** (کسی چیزسے) بچنا؛ پرہیز کرنا (بغیر کسی چیزکے) گذارا کرنا؛ دست بردار ہونا؛ ہاتھ دھو بیٹھنا؛ ہاتھ اُٹھا لینا؛ استعمال کرنے یا لینے سے باز رہنا، چھوڑنا، جانے دینا، الگ ہوجانا؛ کنارہ کش ہوجانا؛ مستعفی ہوجانا؛ چھوڑ بیٹھنا؛ فارغ ہونا؛ فارغ خطی دینا (خصوصاً وراثت یا تولیت سے) ۔

**Foregoer : (n)** (۱) پیش رو؛ سابق؛ جو پہلے گذرا ہو ؛ پہلے گذرنے والا ؛ مقدم ہونے والا ؛ فائق ہونے والا ؛ پہلے آنے والا ؛ پیشوا ؛ رہنما ؛ مثال ؛ نمونہ ؛ اعلیٰ‌نمونہ (کسی صفت کا) ۔ (۲) سابق یاپیش رو عہدہ دار؛ پہلے گذری ہوئی چیز ۔ (۳) (جہاز رانی) چھوٹی رسی کاپھندا جو وہیل مچھلی وغیرہ کے شکار کے وقت ہارپون کے سیدھے حصے پر لگایا جاتا ھے ۔

**Foregoing : (a)** جس کا ذکر پہلے آچکا ھے ؛ مذکورہ ؛ سابق ؛ وقت یا مقام کے لحاظ سے قبل آنے والا ؛ مقدم ؛ پہلے واقع ہونے والا ؛ (نیم رسمی معنوں میں بھی مستعمل ھے) ۔

**Foregone : (a)** پہلے گذرا ہوا ؛ گذشتہ ؛ جو گذرچکا ہو ؛ پیش رفتہ ؛ گذرا ہوا (زمانہ) ماضی ۔

**Foregone conclusion : (n)** (نتیجہ) ایک شیکسپیرین محاورہ جو اب کسی ایسے فیصلے یا رائے کے لئے مستعمل ھے جو کامل محویت یا دلائل کےبہم پہونچنے سے پہلے ہی قائم کرلی گئی ہو ؛ نیز وہ نتیجہ جسے پہلے ناگزیر یا اٹل سمجھ لیا گیا ہو ۔

**Foreground : (n)** (۱) پیش منظر ؛ تصویر کا وہ حصہ جو دیکھنے والے کو سب سے قریب نظر آئے؛ نمایاں مقام نظر؛ پیش نما۔ (۲) (مجازاً) انتہائی نمایاں یا واضح حالت ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ۔

**Foreguess : (v)** پیش روئی کرنا ؛ پیش گوئی کرنا ؛ پیش اندازہ کرنا ؛ پیش بینی کرنا ؛ پیش آگاہی کرنا یا ہونا ؛ قیاس کرنا ؛ اندازہ کرنا ؛ خیال آرائی کرنا ۔

**Forehead : (n) [OE. 'forheafod.']** (۱) پیشانی؛ ماتھا؛ مستک ؛ لیلار؛ جبیں ؛ ابرو کے اوپر اور سر کے قدرتی بالوں کے نیچے کنپٹیوں کے درمیان چہرے کا حصہ؛ (مجازاً) بخت ؛ قسمت ؛ مقدر ؛ نصیب ۔ (۲) سب سے اگلا حصہ ؛ سامنے کا حصہ ؛ پیش منظر ؛ جسم کا اگلاحصہ ؛ (بخلاف پُشت) ؛ (کان کنی) پیش میدان ؛ کھدان یا کان کے سامنے کی جگہ ۔

**Foreheadless : (a)** محروم جسارت ؛ محتاج اعتماد ؛ دلاوری یا اعتماد سے خالی ؛ جسےخود پر بھروسہ نہ ہو ؛ محروم اعتماد ۔

**Forehear : (v)** پہلے سننا ؛ پہلے ہی سُن لینا ؛ پہلے سے مطلع ہو جانا یا کردینا ۔

**Forehearth : (n)** انجن بھٹی کے آتش دان کے سامنے کا ایک متشکل کھانچا یا دیوار ۔

**Forehold : (n)** (جہاز رانی) جہاز کےتہ خانے میں مال اُتارنے کےلئےعرشے میں لگی ہوئی پہلی کھڑکی یا دروازے کے سامنے (یا پہلے) سامان وغیرہ رکھنے کی جگہ یا گودام ۔

**Foreholdings :** دیکھو Forebodings

**Foreign : (a) [OF.'forain'.]** (۱)غیر کی (ملکیت) ؛ غیراشخاص یا غیر چیزوں کی طرف سے آئی ہوئی ؛ غیر (کسی سے یا کہ) جو چیز اپنی نہ ہو (شاذ) ۔ (۲) غیر متعلق ؛ اَنمیل ؛ مختلف ؛ ناجنس ؛ جدا؛ بےجوڑ؛ مناسبت نہ رکھنے والا (شخص)؛ بیگانہ ؛ غیر یکساں ؛ غیر مماثل ؛ بے میل ؛ نامناسب ۔ (۳) باہر سے لائی ہوئی یا داخل کی ہوئی (چیز) ؛ خصوصاً جراحی میں باہر سے آیا ہوا (شخص) ؛ جس ( شخص) کا مقام یا وطن باہر ہو ؛ جو کسی دوسرے صوبے یا ضلعے یا کسی دوسری ریاست سے متعلق یا اُس سے نکل کر آیا ہو ؛ غیر ملکی؛ بدیسی ؛ بیرونی ؛ کسی صوبے، ضلعے یا ریاست وغیرہ سے باہر واقع ؛ بیرون ملکی ۔ (٤) ملک کے باہر ؛ اپنے قبضے سے باہر ؛ اپنے ملک سے خارج ؛ کسی

ایسے ملک کے متعلق یا ملک سے جدا ہو ۔ (۵) دوسرے اشخاص یا دوسری چیزوں سے نکلنے والا، جاری ہونے والا ؛ شروع ہونے یا واقع ہونے والا ۔ (٦) جو ہم وطن نہ ہو ؛ جو ملکی نہ ہو ؛ بدیسی ۔ (۷) جو ہم خانہ یا ہم وطن نہ ہو ؛ جو گھریلو اور دیسی نہ ہو ۔ (۸) ملک کے باہر لےجایا ہوا یا مقیم؛ غیرملکی؛ غیر وطنی؛ خارجی ۔ (۹) بیرونی ممالک سے متعلق معاملات میں مشغول ؛ امورخارجہ سے متعلق یا ان میں مصروف ، نیز دوسرے ممالک کے ساتھ لین دین وغیرہ میں استعمال ہونے کے لائق (ہنڈی وغیرہ) ؛ کھلےآنگن میں بنا ہوا ۔

Foreign : (n) (مقامی) شہر کا وہ حصہ جو کلیسائی حلقے سے باہر ہو ؛ (جمع میں) کسی دَیر یا صومعہ کی باہری انگنائی ۔

Foreign affairs : (n) امورخارجہ ؛ امور بیگانگان ؛ خارجی امور ۔

Foreign allowance : (n) بیرونی بھتہ ۔

Foreign assets : (n) (معاشیات) بیرونی اثاثہ ۔

Foreign attachment : (n) لندن کےقرض دہندوں کی تشفی کے لئے شہرلندن میں پائے جانے والے غیر ملکی باشندوں کے سامان کی قانونی ضبطی ؛ غیر ملکیوں کے سامان کی ضبطی ۔

Foreign authority : (n) (تاریخ) غیر ملکی اقتدار ۔

Foreign body or substance in the tissues : رگوں یاپٹھوں میں خارجی مادہ ۔

Foreign capital : (n) (تاریخ) غیر ملکی سرمایہ ۔

Foreign colonial and home trade : غیر ملک کی یا نوآبادی یا اپنے ملک کی تجارت ۔

Foreign domicile : (n) (تاریخ) غیر ملکی سکونت ۔

Foreign elasticity of demand : (n) (معاشیات) مانگ کی بیرونی لوچ ۔

Foreign exchange : (n) غیر ملکی زر مبادلہ ۔

Foreing exchange reserve : (n) (معاشیات) زرمبادلہ کی محفوظات ۔

Foreign legion : (n) (تاریخ) غیر ملکی فوج ۔

Foreign letter-paper : (n) پتلا کاغذ جو غیرممالک کو خطوط لکھنے کے کام آتا ہےتاکہ اُس کا وزن زیادہ نہ ہو اورڈاک خانہ کو زیادہ محصول نہ دینا پڑے ۔

Foreign observer : (n) غیر ملکی مُشاہد ۔

Foreign office : (n) دفتر امورخارجہ یا وہ مکان جس میں اس محکمہ کا دفتر ہوتا ہے؛ وزارت امور خارجہ ؛ بیرونی اورغیرملکی معاملات کے سکریٹری کا دفتر یا شعبہ ۔

Foreign parts : (n) غیر ممالک ۔

Foreign tariff schedule : (n) غیر ملکی شرح نامے ۔

Foreigner : (n) وہ شخص جو غیر ملک میں پیدا ہوا ہو یاغیرملکی زبان بولتا ہو؛ غیرملکی؛ پردیسی؛ اجنبی ؛ خصوصاً وہ لوگ جن کی گھریلو یا پیدائشی زبان غیرملکی ہو ۔ (۲) غیرملکی جہاز ۔ (۳) غیر ملک کی بیھجی ہوئی شے یا جانور۔ (٤) دوسرے ملک کا؛ غیرملکی؛ بدیسی ؛ بیرونی ؛ خارجی ؛ باہری (بول چال) ۔

Foreignism : (n) (۱) غیر ممالک کی نقل کرنا ؛ غیر ممالک کے خصائص، محاورات، ضرب الامثال یا اصطلاحات ۔ (۲) بدلیبت ۔

Foreignize : (v) (محاورات وخیالات وغیرہ میں) غیرملکی بن جانا (بنا دینا ) ؛ غیر ملکی کی نقل کرنا یا اتباع کرنا ؛ غیرملکی ہو جانا ۔

Foreignness : (n) غیر ملکیت ؛ غیر وطنیت ؛ غیر ملکی یا غیر وطنی ہونے کی حالت یا صفت ۔

Forejudge: (v) شہادت سننے سے پہلے رائے قائم کرلینا یا فیصلہ کر دینا ؛ قبل از وقت رائے قائم کرلینا ۔

Forejudgement : (n) قبل از وقت کیا ہوا فیصلہ ؛ مناسب تحقیقات یا سماعت سننے سے پہلے کیا ہوا فیصلہ ۔

Forekidney : (n) (تشریح) پیش گردہ ۔

Foreknow : (v) (۱) پہلے سے واقف ہو جانا ؛ علم رکھنا ؛ پہلے سے جاننا ۔ (۲) علم غیب رکھنا ؛ آنے والے واقعات کا پہلے سے علم حاصل کر لینا ؛ کسی بات یا کسی چیز کاپہلے سےعلم رکھنا یا ہونا ۔

Foreknowingly : (adv.) پہلے سے جانتے ہوئے ؛ علم غیب رکھتے ہوئے ۔

Foreknowledge : (n) کسی چیز کا علم (واقفیت) جو پہلے سے حاصل ہو ؛ علم پیشین ؛ کسی واقعے وغیرہ کے ہونے یا واقع ہونے سے پہلے اُس کا علم؛ علم غیب ؛ پیش بینی ؛ پیش دانی ؛ ہونےوالی چیز کا پہلے سے علم۔

Forel/Forrel : (n) [OF.'forel,fourrel'.] (۱) صاف کئے ہوئے چمڑے کی مثل ایک قسم کا کاغذ جو حساب کی کتابوں اور بہی کھاتوں کی جلدوں پر لگایا جاتا ہے۔(۲) (بول چال) کسی کتاب یا مخطوطے کا غلاف یا پوشش؛ جزدان ۔(۳) کنارہ؛ کنّی؛ کو۔

Foreland : (n) (۱) راس ؛ خشکی کا بلند حصہ جو تری میں چلاجائے؛ کھیت کا وہ ٹکڑا جو بغیر جوتے ہوئے چھوڑ دیا گیا ہو ؛ زمین کی نوک جو سمندر میں بڑھی ہوئی ہو ؛ راس البلد ۔ (۲) زمین کا ٹکڑا جو کسی چیز کے سامنے ہو ، نہر کے کناروں کو کٹاؤ سےبچانے کےلئے نہر کے کنارے اورنہر کی دوسری شاخ یا ندی کے درمیان چھوڑی ہوئی زمین کی پٹی ۔ (۳) (قلعہ بندی) فصیل اور خندق کے درمیان کی منڈیر ۔ (٤) زمین یا ریاست جو سامنے پڑتی ہو ۔

Forelay : (v) (۱) کسی کے انتظار میں (بیٹھنا) رہنا ، کسی کی تاک میں لگارہنا ؛ گھات میں بیٹھنا ؛ راستےمیں روکنا(لوٹنے یاملاقات کرنے کےلئے) (بول چال) ۔ (۲) (مجازاً) راہ روکنا؛ راہ میں حائل ہونا ؛روڑے اٹکانا (شاذ) ۔ (۳) (کسی کام کا) پہلے سے خاکہ مرتب کرلینا یا منصوبہ بنا لینا (بول چال)۔

Foreleg : (n) ۔ چوپایہ جانورکے سامنے کی ٹانگ ؛ اگلی ٹانگ ۔

Forelimb : (n) اگلا جارحہ ۔

Forelive : (v) کسی کے پہلے سے رہنا ؛ کسی کے پہلے سے جینا؛ کسی سے پہلے وجود میں آنا ؛ کسی سےپہلے ذی روح ہونا؛ عمر میں کسی سے بڑا ہونا؛ مُسن ہونا ؛ کسی سے سینیئر ہونا ۔

Forelock : (n) دروازہ کی کنڈی یا کڑے کے سوراخ میں جو لکڑی یا لوہے کا ٹکڑا لگادیا جاتا ہے تاکہ کھٹکا (چٹخنی) اپنی جگہ پر قائم رہے (اب خاص کر بحری اصطلاح میں مستعمل ہے)۔

Forelock : (n) وہ بال جو ٹھیک پیشانی کے اوپر ہوتے ہیں ؛ سامنے کے بال ؛ پیشانی کی لٹ ؛ کاکُل ۔

To take time opportunity, etc. by the forelock : (کسی کام کے) موقع کو (وقت کو) ہاتھ سے نہ دینا ؛ ضائع نہ کرنا؛ ٹھیک وقت پر کوئی کام کرلینا؛ عین وقت پر کوئی کام کرلینا؛ عین وقت پر کاروائی کرنا ۔

Forelock : (v) دروازے کی کنڈی، یا کڑے کے سوراخ میں لکڑی یا لوہے کا ٹکڑا دے کر اس طرح بند کرنا کہ کھٹکا یا چٹخنی اپنی جگہ پرقائم رہے؛ قلابے میں کیل ڈالنا یا لگانا ۔

Forelock-bolt : (n) قلابہ جس میں لوہے کا ٹکڑا لگا دیا جاتا ہے تاکہ کنڈی کو روکے رکھے ۔

Forelock-hook : (n) (رسّہ سازی) رسّہ بٹنے والی چرخی کا آہنجہ یا ہینڈل جس کے ذریعہ تین دھاگوں کے لچھے کو بٹ کر ایک ڈوری بنائی جاتی ہے ۔

Forelook : (n) (امریکا) پیش بینی ؛ دور بینی ۔

Forelook/Forlook : (v) (۱) پیش بینی کرنا ؛ دوربینی یا دوراندیشی سے کام لینا ؛ عاقبت اندیشی کرنا ؛ پہلے ہی دیکھ لینا ؛ پہلے سے نظر رکھنا یا سمجھنا ؛ پہلے سے نگاہ رکھنا ؛ مستقبل پر نظر رکھنا ۔ (۲) آگے دیکھنا ؛ سامنے دیکھنا ؛ پیش بینی کرنا ۔

Forelooker : (n) پیش بیں؛ عاقبت اندیش؛ پہلے سے سمجھنے یانظر رکھنےوالا ؛ آگےیا سامنے نگاہ کرنے والا ؛ دور اندیش ؛ مستقبل پر نظر رکھنے والا ۔

Foreman : (n) (۱) جیوری کا صدر نشین (میر مجلس) جو جیوری کے نمائندے کی حیثیت سے کام کرتا ہے ؛ عدالت کو اُن کے فیصلوں سے آگاہ کراتا ہے ۔ (۲) مزدوروں کا پیش دست یا داروغہ یا نگراں ' مزدوروں کا سرغنہ یا مُکھیا ؛ وہ جو کام کے کسی خاص شعبے کا ذمہ دار یا نگراں ہو ۔ (۳) نمایاں ترین حصہ لینے والا ؛ نمایاں ترین رول ادا کرنےوالا (مقامی طور پر انگلستان میں استعمال ہوتا ہے) ۔ (٤) ڈچ زبان کا لفظ Voerman کا ترجمہ بمعنی بار بردار ؛ بارکش؛ بوجھ ڈھونے یا لے جانے والا ؛ حامل ؛ ناقل ؛ حمّال ؛ قلی؛ مزدور ۔

Working foreman : مزدوروں کا وہ سردار یا سرغنہ جو کام کی نگرانی بھی کرتا ہے اور خود بھی کام کرتا ہے ۔

Foremast : (n) (۱) پانیں بادبان جو جہاز کے اگلے حصے میں ہو تا ہے ؛ جہازوں کا اگلا نچلا بادبان ۔ (۲) بادبان کے آگے کی جگہ ؛ (لٰہذا) (نیم صفتی معنوں میں) ملاح کی خصوصیت ۔

Foremast man/Seaman : (n) پیٹی افسر سے کم رتبہ ملاح یا کشتی بان ؛ چھوٹے افسران جہاز کا ماتحت ملاح ۔

Foremost : (a) [OE.'formest, fyrmest'.] (۱) سب سے آگے ؛ حیثیت میں سب سے بڑھا ہوا؛ سب سے زیادہ؛ اولین ؛ اول (بہ لحاظ ترتیب و مقام و مرتبہ)۔ (۲) سب سے زیادہ نمایاں بہترین ؛ خاص اشخاص ؛ نمایاں ترین ؛ افضل ترین ؛ واضح ترین ؛ بیّن ؛ اعلیٰ ؛ مخصوص ؛ ممتازترین ؛ صف اول کا؛ پہلے درجے کا ۔

Foremost : (adv.) رتبے یا مقام میں اول ؛ صف اول میں ؛ پہلے درجےمیں ؛ سب سے اول ؛ سب سے پہلا ؛ سب پر مقدم ؛ مقدم ترین ؛ اولین ۔

First and foremost : پہلا اور بڑا؛ اول اور آگے؛ سب پر مقدم ؛ سب سے پہلا ؛ مقدم ترین ؛ اولین ۔

Head, end etc. foremost : سر آگے کئے ہوئے ؛ سر کے بل ۔

Foremother : (n) دادی ؛ نانی وغیرہ ۔

Forename : (n) پہلا نام ؛ نام کا پہلا جزو ؛ بپتسما کے وقت کا نام ؛ عیسائی نام (عتیقیات میں) پہلا یا ذاتی نام ۔

Forenight : (n) (اسکاٹستان) رات کا پہلا پہر ؛ شام کے جھٹ پٹے سے لے کر سونے کے وقت تک کا وقت ۔

Forenoon : (n) دن کا دوپہر سے پہلے کا حصہ ؛ دوپہر سے قبل ؛ قبل ظہر ؛ زوال سے پہلے کا وقت ؛ قبل زوال ؛ صبح ؛ نہار ۔

Forensic : (a) [L.] عدالتی ؛ متعلق عدالت ؛ جو عدالت میں استعمال ہو ؛ قانونی عدالت میں فریقین کے بیانات یا وکالتوں سے مشابہ ؛ ان سے ملتا جلتا ہوا، ان کے متوازی یا شایان شان ۔

Forensic : (n) (امریکا) وہ تقریر یا تحریری مقالہ جو کسی دیئے ہوئے سوال یا مسئلے کے پہلے یا دوسرے رُخ کی حمایت یا تائید میں ہو ۔

Forensic medicine : (n) طبی (اصول) قانون ۔

Forensically : (adv.) حسب قانون (طبی) ۔

Foreordain : (n) پہلے سے مقرر کرنا یا کرلینا ؛ پہلے سے توڑکر دینا؛ پہلے سے قسمت کا فیصلہ کر دینا؛ مقدر کرنا؛ تقدیر میں لکھنا؛ پہلے سے تہیہ کرلینا ؛ (خدا کا کسی شخص کی تقدیر میں) پہلے سےنجات یا کوئی اور انجام لکھ دینا ۔

Foreordinate : (v) پہلے سے مقررکر دینا؛ مقدر کرنا؛تقدیر میں لکھنا؛ پہلے سے قسمت کا فیصلہ کردینا؛ پہلے سے تہیہ کرلینا ۔

Foreordination : (n) پیش تقرری ؛ پیش تعین ؛ پیش تقدیر ؛ گذشتہ تقرری؛ سابقہ ماموری ؛ سابقہ اجراء یا نفاذ (فرمان وغیرہ) ؛ پیش تقسیم ؛ پہلے سے قسمت میں لکھ دینا یا مقدر کر دینا؛ (نفسیات) مقدریت ؛ تقدیر ؛ پیش امری ۔

Forepage : (n) پہلا صفحہ (کسی مطبوعہ کا) ۔

Forepassed/-past : (a) گذرا ہوا؛ جو پہلےگذرچکا ہو؛ گذشتہ (زمانہ) ؛ ماضی ۔

Forepeak : (n) (بحری اصطلاح) بطنِ جہاز کے آگے کے حصے کا آخری حصہ جو دونوں پہلوؤں کی جائے اتصال کے زاویہ کے درمیان ہوتا ہے اور جو اسباب رکھنےیا اسباب کو ادھر اُدھر کر کے جہاز کا توازن درست کرنے کےلئے ہوتا ہے ۔

Foreplay : (n) مجامعت سے پہلے کی جنسی چھیڑ چھاڑ ۔

Forepleasure : (n) لذت آمیز یا محظوظ کن اشتعال (جو جنسی مقامات کو متہیج کر کے پیدا کیا جاتا ہے) ، جو شدید جذباتی (یا جنسی) ردعمل پیدا کرتا ہے؛ پیش لذت ؛ پیش حظ ۔

Foreplot : (v) پہلے سے خاکہ بنا لینا ۔

Forepost : بیرونی چوکی ( فوج کی) ۔

Foreright : (prep.) (بول چال) آمنے سامنے ؛ مقابل میں ؛ برعکس ؛ برخلاف ۔

Foreright : (a) (۱) آگے کی طرف سیدھی نکلتی ہوئی (شاخ) ۔ (۲) (بول چال) سر کش ؛ ضدی ؛ خود رائے؛ کھرا ؛ صاف گو ؛ بے لاگ ؛ (شخص) ۔

Foreright : (n) سیدھی نکلی ہوئی شاخ ؛ کھرا اورصاف گو (شخص) ۔

Foreroom : (n) رہائشی کمرہ ؛ خلوت خانہ ؛ بیٹھک ؛ نشست کا کمرہ ؛ دیوان خانہ ۔

Forerunner : (n) (ME.) (۱) پیش رو ؛ مستقبل کی نشاندہی کرنے والا ؛ منادی ؛ چلو دار ؛ راہنما ؛ نقیب ؛ چاؤش ؛ طلایہ دار ؛ خصوصاً وہ جو کسی بڑے شخص کی آمد سے قبل بطور نقیب بھیجا جاتا ھے ۔ (۲) سابق یا پیش رو عہدہ دار؛ نیز سلف ؛ بزرگ؛ خاندان ؛ اب و جد ۔ (۳) کسی ہونیوالے واقعے یا پیش آنے والی بات کا شگون؛ فال ؛ علامت ؛ نشان ؛ پیش خیمہ ؛ پیش خبری ؛ پیش گوئی ۔ (٤) (جہاز رانی) رسی کا پھندا جو وہیل مچھلی کے شکار کے وقت نیزے (بارپون) میں لگا یا جاتا ھے ؛ جہاز کےرفتار پیما کی ڈوری کے سرے پر لگی ہوئی کپڑے کی دھجی ۔

Foresaid : (a) دیکھو Aforesaid

Foresee : (v) [OE.'foreseon'.] پیش بینی کرنا (کسی واقعہ کا)؛ وقوع سے پہلے علم ہوجانا؛ دور بینی کرنا؛ علم رکھنا؛ عاقبت اندیشی اور دوربینی سے کام لینا؛ ہونے والی بات کا پہلے سےعلم رکھنا؛ پیش دانی کرنا ۔

(Always) forseen or for seeing that : بشرطیکہ ؛ میں پہلے سے جانتاتھا کہ ؛ مجھے پہلے سےعلم تھا کہ ۔

Foreseeable : (a) قابل پیش بینی ؛ لائق پیش دانی؛ جس بات یا واقعے کا پہلے سے علم ہو سکے ۔

Foreseeing : (a) (۱) دوربین ؛ دور اندیش ؛ پیش بیں ؛ پیش داں ؛ عاقبت اندیش ؛ پہلے سے علم رکھنے والا ۔ (۲) دوربینی ؛ دوراندیشی ؛ پیش بینی ؛ پیش دانی ؛ غیب دانی ؛ عاقبت اندیشی ۔

Foreseeingly : (adv.) دوربینی سے ؛ دوراندیشی سے ؛ پیش بینی سے؛ پیش دانی سے ؛ پہلے سےعلم رکھتے ہوئے ؛ عاقبت اندیشانہ ؛ دوراندیشانہ ۔

Foreseer : (n) پیش بیں ؛ پیش داں؛ عاقبت اندیش؛ دوربیں یا دوراندیش ؛ غیب کا علم رکھنے والا ؛ عالم الغیب ؛ غیب داں ۔

Foreshadow : (v) پہلے سے نقشہ دکھادینا (آنےوالےواقعات کا عکس) پیش کرنا ؛ شگون بتانا ؛ جھنک دکھانا؛ کنایہ کرنا ؛ عکس ماقبل کے طورپر آنا ؛ نقش ماقبل ہونا (لہٰذا)پہلے غیر مکمل طورپر پیش آنا ؛ پہلے سے تصویر بنا کر ظاہر کرنا ؛ پہلے سے نمونہ یا مثال پیش کرنا ؛ ذہن میں پہلے سے تصویر کھینچ لینا ؛ پیش اندیشگی کرنا ؛ ماتھا ٹھنکنا ؛ وقت سےپہلے آنے والےخطرے کا خیال پیدا ہونا ۔

Foreshadow : (n) آنے والے واقعےیا ہونے والی بات کااشارہ؛ علامت یا عکس ؛ "آنےوالے دور کی دھندلی سی ایک تصویر" ؛ عکس ماقبل ؛ نقش ماقبل ؛ فال ؛ شگون ۔

Foreshadower : (n) آنےوالے واقعے یا ہونے والی بات کا پہلے سے نقشہ دکھانے والا یا عکس پیش کرنے والا ؛ پیش گو ؛ پیش بیں ؛ غیب داں ؛ پیش اندیش ۔

Foreship : (n) [OE.'forcip'.] جہازکااگلا حصہ ؛جہاز یا کشتی کا پیش، آگاہ، اگواڑ ۔

Foreshore : (n) ساحل کا اگلا حصہ ؛ ساحل کا وہ حصہ جو پانی کے اُتار اور چڑھاؤ کےنشان کے درمیان ہوتاھے (وہ جو چڑھاؤ کے وقت پانی سے ڈھک جاتا ھے اور اُتار کے وقت خشک ہوجاتا ھے) ؛ وہ حد جو پانی (دریا وغیرہ) اور اس خشکی کے درمیان ہو جس پر زراعت ہوتی ہو یا کوئی عمارت ہو ؛ (ماقوائی انجینیئرنگ) سمندری جھاگ کی طاقت کو توڑنے کےلئے بحری پشتے سے تھوڑےفاصلے پر بنا ہوا کنارہ یا ساحل؛ پانی کے زور کو توڑنے والا سمندر کی طرف نکلا ہوا قدرے خمیدہ حصہ ۔

Foreshorten : (v) تصویر کو اس طرح بنانا یا(ترچھے رخ پر) دکھانا کہ نظر کے مطابق اگلا حصہ چھوٹا نظر آئے نیز یہ تاثر پیش کرنے کےلئے تصویر کھینچنا ۔

Foreshot : (n) (۱) کسی عمارت کا باہر کی طرف نکلا ہوا حصہ ۔(۲) (تقطیر میں) وہ شراب جو سب سے پہلےنکلتی یا ٹپکتی ھے ۔

Foreshow : (v) [OE.'foresceawian'.] (۱) پیشین گوئی کرنا ؛ پہلے سے بتا دینا؛ آگاہ کرنا؛ جتانا ۔(۲) شگون بتانا ؛ پہلے سے آنے والی چیز یا (واقعہ کی) تصویر دکھانا (نقشہ دکھا دینا) پہلے سے نمونہ یا مثال پیش کرنا ؛ ذہن میں پہلے سےتصویر کھینچنا ۔

Foreshower : (n) (۱) پیشین گوئی کرنےوالا؛ پہلے سےبتا دینےوالا ؛ آگاہ کرنے والا ؛ جتا دینے والا ۔(۲) پہلے سے نمونہ یا مثال پیش کرنے والا ؛ ذہن میں پہلے سے تصویر کھینچنے والا ۔

Foreside : (n) [ME.] (۱) اگلاحصہ ؛ آگے کا حصہ ؛آگا ؛ سامنے کاحصہ؛ آگے یا اوپر کا کنارہ ۔(۲) سامنے کا کنارہ ؛ سامنے کی طرف ؛ دھار ؛ سیدھی ڈھلان کا کنارہ ؛ کنارہ ؛ کور ؛ کگر ۔

Foresight : (n) (۱) پیش بینی کی صلاحیت ؛ استعداد یا عمل ۔ (۲) پیش بینی؛ دور بینی؛ مستقبل کی فکر یا تیاری ؛ بصیرت ؛ انجام بینی ؛ پیش ادراکی ۔ (۳) توپ یا بندوق کی اگلی مکھی (نشانہ باندھنے کا نشان)؛ مگسک ۔ (٤) منظر ؛ سماں ؛ سین ؛ نظارہ ؛ فضا؛ سامنے دیکھ کر حاصل کیا ہوا ادراک ۔ (۵) (سروے) ہموار کرنے والے گز سے پہلی بار حاصل شدہ معلومات؛ ہموار کرنے والے گز کی اولین خواندگی (جو کسی دیئے ہوئےمقام پر لی جاتی ہے) (صرف امریکا میں)۔

Foresighted : (a) پیش بینی یا دور اندیشی کی صلاحیت رکھنے والا ؛ پیش بینی یا دور اندیشی کے استعداد یا صفت سے متصف ؛ پیش بین ؛ دوراندیش ؛ بصیر ؛ محتاط ؛ مستقبل کی فکر کرنے والا ؛ بندوق یا توپ جس کی نوک پر مکھی لگی ہو ؛ مگسک دار ۔

Foresightful : (a) پُر بصیرت ؛ عاقبت اندیشی سےبھرا ہوا ؛ پر احتیاط پیش بینی یا دوراندیشی کی بھرپور صلاحیت رکھنے والا ۔

Foresignification : (n) پیش خبری؛ پیش آگاہی؛ پیش خیمگی (پیش خیمہ ہونا) ۔

Foresignify : (v) پیش خیمہ ہونا ؛ کسی بات پر پہلے سے دلالت کرنا ؛ پہلے سے ظاہر کرنا یا مظہر ہونا (کسی بات یا معنی کا) ؛ پہلے سے تصویر بنا کر پیش کرنا؛ ذہن میں پہلے سے تصویر کھینچ لینا ؛ آنے والی بات کا پہلے سےنمونہ یا مثال پیش کرنا ۔

Foreskin : (n) عضو تناسل کے آگے کی کھال ؛ غلف ؛ قلفہ ؛ گھنگھڑ ؛ پوست ختنہ گاہ ؛ غلاف یا حشفہ کے اوپر کا چمڑا ؛ گھونگھٹ ۔

Foreslack : (v) (۱) سست ہو جانا ؛ کاہل ہو جانا (شاذ) ۔ (۲) بے پروائی برتنا ؛ بے اعتنائی برتنا ؛ بےتوجہی کرنا ؛ تغافل برتنا؛ غفلت کرنا ؛ سہل انکاری برتنا ؛ کاہلی کے باعث چوک جانا؛ فروگذاشت کرنا؛ سستی کے باعث کھو بیٹھنا ؛ تلف کر دینا یا برباد کر دینا ۔

Foresleeve : (n) [ME.] (۱) آستیں کااگلا حصہ ؛ کف آستین ؛ گوٹہ دار یا آرائشی آستینَ ۔ (۲) آستین کا وہ حصہ جو کہنی سے کلائی تک ہوتا ہے ۔

Forespeak : (v) [ME.] (۱) پہلے سے کسی بات کی اطلاع دینا ؛ پیش گوئی کرنا؛ پیش خبری کرنا۔ (۲) پیشگی مقرر کر لینا ؛ پہلے سے ٹھہرا لینا ؛ پیشگی فرمائش کرنا؛ پہلے سے منگا لینا (اسباب، سامان وغیرہ)۔

Forespeak/Forspeak : (v) (۱) سحر کرنا ؛ جادو کرنا ؛ موٹھ چلانا ۔ (۲) موہنا ؛ رجھانا ؛ لُبھانا ؛ فریفتہ کرنا ۔

Forest : (n) [med. L.'forestem'.] (۱) جنگل ؛ بن ؛ زمین کا ایک بڑا رقبہ جس میں بہت سے درخت ہوں یا جھاڑیاں ہوں یا کہیں کہیں چراگاہ بھی ہو ۔ (۲) وہ درخت جو جنگل میں کھڑے ہوں ۔ (۳) (برطانیہ میں) کسی ضلع یا شہر کا نام جیسے (Shorwood) جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ پہلے اس مقام پر جنگل تھا اور اب زمین مزروعہ ہے ۔ (٤) (قانون) غیرمحدود جنگلات کے اضلاع جو شکارکےلئے مخصوص رکھے جاتے ہیں (عموماً بادشاہوں کی ملکیت ہوتے ہیں) ؛ ایک جنگلاتی ضلع جو اکثر کسی بادشاہ کےتحت ہوتا ہے اور اُسے جنگلی جانوروں وغیرہ کےلئے الگ کر لیا جاتا ہے اور جس کے اپنے قوانین اور اپنے افسر ہوتے ہیں ۔ (۵) (اسکاٹستان) سطح مرتفع کا علاقہ جو عموماً بے درخت ہوتا ہے اور جسے ہرن پالنے یا شکار کرنے کےلئے مخصوص کرلیاجاتا ہے ۔ (٦) کوئی بھی چیز جو جنگل کی طرح کثرت یا افراط میں ہوتی ہے ؛ بہت ساری بلند چیزیں ؛ کثیر تعداد ؛ انبوہ ۔

A forest of masts : مستولوں کا ایک جنگل ؛ بکثرت مستولوں کا اجتماع ؛ بہت سے مستول ۔

High forest : (n) جنگل اعلیٰ ۔

Forest : (v) درخت لگانا؛ جنگل بنا دینا ؛ جنگل میں رکھنا ۔

Forest act : (n) قانون جنگلات ۔

Forest bat : (n) افریقی جنگلوں میں پائی جانے والی چمگادڑوں کی ایک جنس جن کے جسم پر چمکیلے دھبے ہوتے ہیں اور جسے Painted bat بھی کہتے ہیں ؛ منقش چمگادڑ ۔

Forest bed : (n) (ارضیات) دوراول کے جنگلات سے پیدا شدہ یا اُن پر مبنی زمینی پرت ۔

Forest circle : (n) حلقہء جنگل ۔

Forest conservator : (n) ناظم جنگلات ۔

Forest fire : (n) جنگلات کی آگ ؛ جنگلی علاقے کی آگ جس پر قابو نہ پایا جا سکے ۔

**Forest fly** : (n) مگس سگ ؛ مگس اسپ ؛ ایک قسم کی خون چوسنے والی مکھی جو گھوڑوں اور مویشیوں کو کاٹتی ھے ۔

**Forest green** : (n) (۱) گھرا سبز رنگ جو صدا بہار سبز رنگ یا اوسط بوتل گرین سے قدرے شوخ اور نسبتاً زرد ھوتا ھے ۔ (۲) درمیانی زیتونی سبز رنگ جو ہالی گرین سےزیادہ گھرا اور سبز ھوتا ھے ۔

**Forest hog/-pig** : (n) افریقه کےگرم خطوں کےجنگلی علاقوں میں پایا جانے والا ایک بڑا سیاہ رنگ جنگلی سور ۔

**Forest laws** : (n) شاہی جنگلات سے متعلق قوانین جن کانفاذ نارمن بادشاھوں نے کیا تھا ؛ قوانین جنگلات ۔

**Forest mahogany** : (n) (جنگلی مھوگنی) یوکلپٹس کی جنس کےمختلف آسٹریلیائی درختوں میں سےکوئی ۔

**Forest marble** : (n) چکنی مٹی کا ؛ متورق صدف نما چونا پتھر جو دانه دار چونا پتھر کی چٹانوں کے نچلے سلسلے کےاوپری حصوں میں سے ایک کی تشکیل کرتا ھے ؛ (ارضیات) جنگلی مر مر ۔

**Forest mole** : (n) جنوبی افریقه کے جنگلوں میں رھنے والا ایک بڑا اور لانبا چھچھوندر ؛ کور موش ۔

**Forest pathology** : (n) مرضیات نباتات کا ایک شعبه جو امراض درختان سے بحث کرتا ھے؛ مرضیاتِ درختان ۔

**Forest privileges** : (n) جنگلی مراعات ۔

**Forest tree** : (n) بڑا اور گھنیرا درخت جو جنگل کے درختوں جیسا ھوتا ھے ؛ جنگلی درخت ؛ جنگل کا درخت؛ بڑے جسم کا درخت، جیسے که عموماً جنگلوں میں ھوتے ہیں ؛ تناور درخت ۔

**Forestage** : (n) (۱) افسران جنگلات کے ذریعه بادشاہ کو ادا کیاجانے والا محصول یا چنگی ؛ شاہی افسران جنگلات کو ادا کیاجانےوالا محصول ۔ (۲) درختوں کا جھرمٹ ؛ جنگل جہاں بہت سارے درخت اُگے ھوں ۔

**Forestat** : (a) جنگلی ؛ جنگلاتی ؛ جنگل کا یا اُس سے متعلق ۔

**Forestall** : (n) [OE.'foresteall'.] (۱) کوئی چیزجو سامنے ھو ؛ خصوصاًپیش دروازہ؛ پیش مکان؛ پیش صحن ۔ (۲) کھیت سے ملحق مکان کے سامنےکی خالی جگه یا اُس جگه تک پہنچنے کاراسته (بول چال) ۔ (۳) (گھوڑےکا) پیشانی بند؛ وہ پٹی جو پیشانی پر باندھ دی جاتی ھے ۔

**Forestall** : (v) [OE.'foresteall'.] (۱) احتکار کرنا ؛ ناجائز ذخیرہ اندوزی کرنا؛ پہلے سے سامان تجارت خرید کر رکھ لینا جب بھاؤ بڑھے تو زیادہ نفع لے کر بیچنا ؛ بازار میں پہنچنے سے پہلے ہی (چیزوں کو) راہ میں روک لینا ؛ چیزوں کو پہلے ہی خرید کر لوگوں کو اُنہیں بازار میں لانے سے ۔ (۲) کسی کام میں پیش قدمی کرنا ؛ سبقت لے جانا ۔ (۳) آئندہ ھونے والے واقعه یا اسلوب یا ڈھنگ کا اندازہ کرکے حریف کی چالوں کو توڑ دینا ؛ ہرا دینا ؛ شکست دینا ۔ (٤) وقت سے قبل کاروائی کرنا ؛ پیش بینی کے ساتھ کام کرنا ؛ پیش بندی یا پیش بینی کرنا ؛ قبل ازوقت عمل میں لانا ؛ پہل کرنا ۔ (٥) پہلے سےروک دینا؛ منع کر دینا؛ باز رکھنا؛ مانع ھونا؛ حائل ھونا؛ حارج ھونا؛ رکاوٹ ڈالنا(شاذ) ۔ (٦) داخله روک دینا ۔

**Forestaller** : (n) ذخیرہ اندوز ؛ ضروری اشیاء کو بازار میں پہونچنے سے پہلے خرید کر رکھ لینے والا ؛ چیزوں کو بازارمیں پہنچنے سے پہلے روک لینے والا ۔

**Forestalling** : (n) (۱) چیزوں کو پہلے ہی خرید لینا ؛ بازار میں نه پہونچنے دینا؛ ذخیرہ اندوزی ؛ احتکار ۔ (۲) پیش بندی یا پیش بینی کا عمل ۔

**Forestalment** : (n) ذخیرہ اندوزی ؛ احتکار ؛ بازار میں پہنچنے سے پہلے مال کی خرید و فروخت تاکه بازار میں نه پہنچ سکے ؛ پیش بندی ؛ پیش بینی ؛ پیش عملی ۔

**Forestation** : (n) (۱) جنگل سازی؛ احداث جنگل ؛ جنگل کاری توسیع جنگل ۔

**Forestep** : (n) (۱) پیش قدم ؛ ایک قدم آگے ۔ (۲) (جمع) پیش اقدام ؛ چلنے کے نشان ؛ قدم کےنشان ؛ لیک ؛ پگ ڈنڈی ؛ گھوڑ دوڑ کا راسته ۔

**Forester** : (n) [OE.'forestier'.] (۱) داروغهٔ جنگلات ؛ افسر جنگلات ؛ جس کے ذمه جنگلی درختوں ، پودوں اور جانوروں کی حفاظت ھوتی ھے؛ لکڑی کے محکمے کا افسر ؛ نیز وہ جو کسی ریاست کے درختوں کی دیکھ بھال کرتا ھے؛ (کبھی کبھی شاعری میں) شکاری یا شکاری کتوں کا نگراں ۔ (۲) جنگل میں رہنے والا ؛ جنگل بان ؛

جنگل کا پرندہ یا جانور۔ (۳) ایک قسم کا پروانہ ؛ پتنگا ؛ جنگلی ۔ (٤) تناور درخت ۔ (٥) انجمن امدادباہمی جسے (Ancient order of foresters) کہاجاتا تھا ، کا ایک رکن ۔

Forestership : (n) افسر جنگلات کا عہدہ ۔

Forestry : (n) (۱) جنگل (بہ حیثیت مجموعی) جنگل کی زمین ؛ جنگلات ؛ جنگلی قطعہ ؛ جنگلی ارضیات ؛ جنگلی علاقہ یا خطّہ ۔ (۲) جنگل کے انتظام کرنے کا فن ؛ جنگل بانی ؛ ہیزم سازی کا انتظام یا انصرام جنگل سازی ؛ جنگل کاری کا علم ؛ یا فن ۔ (۳) بہت دورمیں پھیلے ہوئے درختوں کا سلسلہ ۔

Forestwards : (adv.) جنگل کی طرف ؛ سوئے دشت ۔

Foresty : (a) جنگلوں سے بھرا ہوا یا ڈھکا ہوا ؛ پُر از جنگلات ۔

Foretalk : (n) پیش گفتار ؛ دیباچہ ؛ پیش لفظ ؛ مقدمہ ۔

Foretaste : (n) [ME.] (۱) پہلے سے (کسی بات کی ) تکلیف وراحت کا تھوڑا سا مزا چکھ لینا ۔ (۲) پہلے سے تکلیف و راحت (فائدہ یا نقصان) کا اندازہ کرلینا (ہو جانا) ۔ (۳) پیش اندازہ ؛ اندازہ ماقبل ؛ پیش چشی ؛ مزہ چشی ؛ لطف ماقبل ؛ جزوی لطف اندوزی؛ پیش بینی؛ پیش احساس؛ پیش یافت ۔

Foretaste : (v) (۱) پہلے سے چکھ لینا ؛ کسی بات کے لطف یا مزے کا پہلے سے اندازہ کرلینا؛ جزوی طور پر لطف اندوز ہولینا؛ پیش چشی کرنا؛ پیش اندازہ کرنا ۔ (۲) دوسرے پہلے چکھ لینا ۔

Foretaster : (n) پیش چش ؛ پیش بیں ؛ پہلے سے چکھ لینے والا ؛ جزوی طور پر لطف اندوز ہونے والا ۔

Foretell : (v) پیش گوئی کرنا؛ آنے والےواقعات کو بتا دینا ؛ ظاہر کر دینا؛ پہلے سے کہہ دینا؛ آئندہ کا حال بتانا؛ الہام بیان کرنا ؛ پیش خبری کرنا ؛ شگون بتانا ؛ حال بتانا ؛ آنے والے وقت کی خبر دینا ؛ آنےوالے دور کی تصویر دکھانا ؛ نمونہ یا مثال پیش کرنا ؛ پیشگی اطلاع دینا ۔

Foreteller : (n) پیشین گو ؛ غیب گو ؛ پیغمبر ؛ فال گیر ؛ شگون بتانے والا؛ آنے والے دور کی تصویر دکھانے والا ؛ آنے والے واقعات یا نشانات کی آگاہی دینے والا ۔

Forethink : (v) [OE.'forepenc (e)an.] پہلے سےتاک میں رہنا ؛ پہلے سے سوچنا ؛ ارادہ کرنا ؛ نیت کرنا؛ پہلے سے ذہن میں رکھنا ؛ پہلے سے خبر دینا ؛ پیش آگاہی کرنا ؛ فال بتانا (ہونے والی بات کی) علامت یا آثار بتانا ؛ آنے والی مصیبت کی پیش گوئی کرنا (شاذ)۔

Forethought : (n) (۱) پیش بینی ؛ دور اندیشی ؛ انتظام پیشیں ؛ پیش بندوبستی ؛ پیش بندی ؛ پیش تدبیر ؛ فکر پیشین ؛ پیش اندیشگی ؛ پیش تفکر؛ وہ ارادہ یا قصد جو پہلے سے سوچ سمجھ کر کرلیا گیا ہو ؛ دوراندیشی ؛ پیش تفہیم ؛ فکر اولیں ؛ سابقہ غوروفکر ؛ گذشتہ غورو خوض ؛ تدبیر ماقبل ؛ فکر پیشتر ؛ تامل پیش تر ۔ (۲) فکر مستقبل ؛ فکر آئندہ ۔

Forethought : (a) پہلے سے سوچا ہوا ؛ پہلے سے تدبیر کیا ہوا ؛ پہلے سے قصد کیا ہوا ؛ بالقصد ؛ بالعمد ؛ جو پہلے سے ٹھان لی گئی ہو ؛ پیش مجوزہ ۔

Forethoughtful : (a) پیش اندیشانہ ؛ پیش اندیشگی سےبھرا ہوا ؛ فکر مستقبل سے معمور؛ پیش بیں ؛ پیش اندیش ؛ عاقبت اندیش ؛ دوراندیش ۔

Forethwart : (n) ناؤ کے پچھلے کھویّا کی نشست ۔

Foretime : (n) زمانہ گذشتہ ؛ ابتدائی زمانہ ؛ پرانا زمانہ ؛ اگلا زمانہ ؛ ایام گذشتہ ؛ دور سابق ؛ دوراول ؛ دور پیشیں ؛ ماضی ؛ دور رفتہ ۔

Foretoken : (n) [OE.'foretacn'.] کسی آنےوالےواقعہ کاشگون ؛ اشارہ٭ پیش خیمہ ؛ فال ؛ علامت پیشیں ؛ پیش آگاہی کرنے والی نشانی؛ اعلام قبلی؛ پیش گوئی؛ پیش خبری ۔

Foretoken : (v) ہونےوالے واقعہ کی طرف اشارہ کرنا ؛ شگون بتانا ؛ جتلا دینا ؛ شگون یا فال ہونا ؛ پیش خیمہ ہونا ؛ پہلے سے آثاریا علامات ظاہر کرنا ؛ دلالت کرنا یا بتانا ۔

Foretop: (n) [ME.] (۱) گھوڑے کی چڑ کی؛ گھوڑےوغیرہ کی کنوتیوں کے درمیان لٹکتا ہوا بالوں کا گچھا؛ کاکُل اسپ ؛ موی پیشانی ۔ (۲) (امریکا) کسی گاڑی کی اوپر والی اگلی سیٹ یا نشست ۔ (۳) آگے کے مستول کا اوپر کا سرا ۔

Military fore top : جنگی جہاز کے بالائی حصہ کا وہ گوشہ جو مسلح ہوتا ہے ۔

Foretype : (n) آنے والی ( ہونے والی) بات کا نقشہ یا طرز جو پہلے سےمعلوم ہو جاتا ہے ؛ نمونہ قبلی ۔

Forever : (adv.) (۱) ہمیشہ کے لئے ؛ تا ابد ؛ جاوداں ؛ علی الدوام ؛ تاابد الآباد۔ (۲) (نیم اسم) دوام ؛ ابدیت ۔

Forevermore : (adv.) ہمیشہ ؛ دائم ؛ جاوداں طور پر ۔

Forewarn : (v) [ME.] پہلے سے متنبہ کر دینا؛ ہوشیار کردینا؛ خط سے اطلاع کردینا؛ آگاہ کرنا؛ خبردار کرنا؛ پہلے سے تاکید کرنا؛ سمجھانا؛ نصیحت کرنا ؛ ہدایت کرنا ؛ نیز پہلے سے آگاہ کر دینا ؛ پہلے سے اطلاع کر دینا ۔

Forewarner : (n) ہوشیار کرنے والا؛ پہلے سے متنبہ کرنے والا؛ ہدایت کرنے والا ؛ نذیر ۔

Forewarningly : (adv.) قبل سے آگاہ کرتے ہوئے ؛ پہلے سے متنبہ کرتے ہوئے ؛ بطور تاکید ماقبل ۔

Forewaters : (n) قبل آب ۔

Forewinning : (n) (کان کنی) کام کی تیزی یا تیز رفتاری ؛ کارکردگی ؛ نشانے سے زیادہ کام ۔

Forewoman : (n) (۱) زنانہ جیوری کی صدر نشیں ۔ (۲) مزدور عورتوں کی داروغہ یا ان کے کاموں کی نگراں ۔ (۳) نگراں عورت ۔

Foreword : (n) (کسی کتاب کا) دیباچہ ؛ آغاز کلام ؛ پیش نامہ ؛ پیش لفظ ؛ مقدمہ (عموماً مصنف یا مؤلف کے علاوہ کسی دوسرے شخص نے لکھا ہو) سر آغاز ؛ سرنامہ ؛ کسی تقریر یا تحریر سے پہلے کہی ہوئی بات ؛ پیش گفتار ۔

Forfalt/-fault/-faute : (۱) جرمانہ ؛ پاداش یا تاوان ۔ (۲) دیکھو Forfeit ۔

Forfeit : (n) [OF.'forfet'.] (۱) جو مجرمانہ حرکت یا قصور کی وجہ سے ضائع ہوگئی (یا کی گئی) ہو ؛ پاداش یا تاوان ؛ جریمہ ؛ جرمانہ ؛ قانونی جرمانہ ۔ (۲) خلاف ورزی ؛ (نقض) معاہدہ یا غفلت کا تاوان یا جرمانہ ۔ (۳) کسی کلب یا کھیل یا کھیل کے قواعد کی خلاف ورزی کی بنا پر خفیف جرمانہ ؛ پنالٹی ۔ (٤) وہ چیزیں جو ایک قسم کے کھیل میں کھلاڑی حوالہ کر دیتا ہے تاکہ بعد کو کوئی تمسخراً بدنام کر کے ان کو واپس لے سکے ۔ (۵) قرقی ؛ ضبطی ۔

Forfeit : (a) [OF.'forfait'.] کسی جرم، قصور یا نقض عہد کے عوض تاوان یا پاداش پایا ہوا جرمانے میں دیا ہوا، کھویا ہوا، محروم کیا ہوا ۔

Forfeit : (v) (۱) کھو بیٹھنا ؛ محروم ہو جانا ؛ حق ساقط ہونا؛ حقوق سے محروم ہوجانا؛ جرم اور غفلت وغیرہ کا تاوان یا کسی دوسرے امر کی پاداش میں کچھ ادا کرنا جرم ؛ خلاف ورزی ؛ نقض عہد یا فرائض سے غفلت کے نتیجے میں جرمانہ اداکرنا؛ حرکات ناشائستہ کے باعث کھوبیٹھنا؛ محروم ہوجانا؛ کسی فعل کے نتیجے میں دست بردار ہو جانا یا ہاتھ دھو بیٹھنا ۔ (۲) ضبط کیا جانا ؛ قرق ہونا یا کیا جانا ؛ ضبط کرنا ؛ قرق کرنا ؛ (تاریخ میں) ۔

Forfeitable : (a) قابل ضبطی ؛ ضبط شدنی ؛ جریمہ بردار ؛ تاوان کے لائق ؛ قابل جرمانہ ؛ قابل ضبطی ؛ قابل قرقی ۔

Forfeited share : (n) (تجارت) ضبط شدہ حصہ ۔

Forfeiter : (n) ضبط کرنے والا ؛ قرق کرنے والا ؛ کسی جرم، خلاف ورزی یا نقض عہد کی پاداش میں کسی سے جرمانہ یا تاوان وصولنے والا ؛ جرمانہ کرنے والا ؛ مورد تاوان شخص ؛ وہ شخص جس کا حق یا مال قابل ضبطی ہو ۔

Forfeiture : (n) [OF.'forfeture'.] (۱) کسی جرم، خلاف ورزی یا نقض عہد کے باعث (کسی حق، عہدہ، مال، ریاست یازندگی وغیرہ) کھو بیٹھنے یا محروم ہونے کی حالت یا عمل ۔ (۲) ضبطی ؛ قرقی ؛ (حق سے) محرومی ؛ خسارہ ؛ تاوان ؛ خسران ؛ ضرر ؛ زیاں ۔ (۳) ضبط شدہ چیز ؛ جرمانہ ؛ جریمہ ۔

Forfeiture of remission : (n) تنسیخ معافی ۔

Forfeiture of service : (n) فسخ خدمت ؛ برخاستگی ۔

Forfend/Forefend : (v) (۱) ٹالنا ؛ مٹانا ؛ دور کرنا ؛ پھیرنا ؛ دفع کرنا ؛ باز رکھنا ؛ دور رکھنا ؛ قدغن کرنا ؛ منع کرنا ؛ روکنا ۔ (۲) (حفظ ماتقدم) کے ذریعے محفوظ کرنا یا بچانا (خصوصاً امریکا میں مستعمل) ۔

God forfend : خدا بچائے ! خدا محفوظ رکھے! حاشا کہ ۔

Forfex : (n) (۱) قینچی ؛ مقراض ؛ کلبتین ۔ (۲) (حشریات) مبرزی اعضا کا ایک جوڑا جو (قینچی کی طرح) عرضاً کُھلتے یا بند ہوتے اورایک دوسرے کےاوپر سے گذرتے ہیں ۔

Forficate : (a) (حیوانیات) قینچی کے پھلوں کی صورت کا (پرندوں کی چونچ، دم وغیرہ) مثل قینچی کے؛ مقراض کی طرح ؛ مقراض نما ؛ قینچی نما؛ شاخ دار ۔

Forficiform : (n) مقراضی شکل ۔

Forficulate : (v) [mod.L.'forficula'.] رینگنا (جیسے کنکوجیا یا ایسے ہی دوسرے کیڑے کسی کی جلد پر رینگ رہے ہوں)۔

Forficulate : (a) (حیوانیات) مقراضی ۔

Forfoughten : (a) [ME.] (اسکاٹ لینڈ) (جنگ کی وجہ سے) خستہ ؛ عاجز ؛ تھکا ہوا ۔

Forgather : (v) دیکھو Foregather

Forge : (n) [OF.'forge'.] (۱) کارخانۂ آہنگر؛ لوہار کی دکان ؛ لوہارخانہ ؛ لوہار کی بھٹی ؛ آتشدان جس میں دھونکنیاں لگی ہوتی ہیں ۔ (۲) دھاتوں کے گلانےاور صاف کرنے کی بھٹی ؛ وہ کارخانہ جس میں اس قسم کی بھٹی ہو ؛ لوہار کی بھاتی ۔ (۳) فوجی استعمال کی بھاتی جو پہیوں پر چلتی ہے ۔ (٤) بھاتی میں تپا کر یا گلا کر تیار کیا ہوا لوہا ۔

Forge : (v) [OF.'forgier'.] (۱) آگ میں گرم کرکے اور ہتھوڑے سے مار کر خاص شکل پیدا کرنا ؛ کوٹ کوٹ کر شکل بنانا ۔ (۲) گھڑنا ؛ بنانا ؛ جعل بنانا ؛ ایجاد کرنا؛ اختراع کرنا (جھوٹی باتیں یا جھوٹا قصہ) ۔ (۳) جعلی بنانا؛ دھوکا دینے کےلئے نقلی چیز بنانا خصوصاً اس طرح لکھنا (دستاویز یا دستخط) کہ کسی دوسرے کا لکھا سمجھا جائے ؛ جعل سازی کرنا؛ دھوکا دینا ؛ فریب دینا ؛ جُل دینا ؛ نقل کرنا یا بنانا ؛ بناوٹ کرنا ؛ حیلہ کرنا ؛ ہوبہو کر دینا ۔ (٤) تدبیر کرنا ؛ ترکیب نکالنا؛ منصوبہ ٹھہرانا ؛ سازش کرنا نیز کوئی بات بنا کر کہنا ؛ بناوٹی بات کہنا ؛ جھوٹے قصے گھڑنا ؛ (٥)جعل سازی کا ارتکاب کرنا؛ دستاویز وغیرہ میں جعل بنانے کا مرتکب ہونا ؛ تلبیس یا فریب دہی کا مرتکب ہونا ۔ (٦) لوہار کی دکان یا بھٹی میں کام کرنا ۔ (۷) کوئی ایسی چیز بنانا جس کےلئے مہارت کی ضرورت ہو ۔

Forge : (v) [Origin doubtful.] (جہاز کا) تیزی سے آگے بڑھنا یا پل کے نیچے سے تیزی سے نکل جانا خاص کر حرکت یا جوار کے دباؤ کے ذریعے ۔

Forge-cart : (n) (فوج) وہ گاڑی جس پر فوجی استعمال کےلئے بھاتی ہوتی ہےاور میدان جنگ میں کام آتی ہے ۔

Forge-cinder : (n) لوہار کی بھاتی یا بھٹی سے نکلا ہوا دھات کا میل ؛ لوہے کو پگھلا کر سلاخیں بنانے کے کارخانے سے نکلا ہوا دھات کا میل ۔

Forge fire : (n) (۱) لوہار کی آگی ؛ بھاتی ؛ بھٹی ۔ (۲) پگھلے ہوئے لوہے کو ہلا کر متورق یا لوچ دار بنانے والی مٹی ۔

Forge man : (n) لوہار کی بھٹی یا بھاتی میں لوہے کو گلانے والا ؛ لوہار ؛ آہن گر ؛ خصوصاً اونچے طبقے کا جس کے ماتحت ایک ہتھوڑا چلانے والا ہوتا ہے؛ سر آہنگ ۔

Forge pig : (n) بھاتی میں گلا کر تیار کیا ہوا لوہے کا مستطیل نما ٹکڑا ۔

Forge rolls : (n) بیلن دار مشین جس کے ذریعہ لوہے کی سلاخوں یا چھڑوں کو لوچ دار چھڑیوں میں تبدیل کیا جاتا ہے ۔

Forge tongs : (n) غیر آتش کاری ۔

Forge wagon : (n) دیکھو Forge-cart

Forge water : (n) وہ پانی جس میں گرم لوہابجھا یا گیاہو ؛ جو پہلے دواؤں میں استعمال ہوتا تھا ۔

Forgeable : (a) جس چیز(دستاویز یا دستخط وغیرہ) کا جعل بنایا جاسکے ۔

Forged : (a) ساختہ ؛ جعلی ؛ تقلبی ؛ گھڑا ہوا ۔

Forged documents : (n) اسناد جعلی ؛ اسناد قلابی ۔

Forged note expert : (n) ماہر شناخت جعلی نوٹ ۔

Forger : (n) [ME.] (۱) جعل ساز ؛ جعل بنانے والا ؛ جعلیا ؛ (جھوٹے قصے، کہانیاں وغیرہ) گھڑنے والا ؛ دروغ باف ؛ من گھڑت یا بناوٹی باتیں کرنے والا ۔ (۲) (دھات کو) بھٹی میں تپا کر اور ہتھوڑے سے پیٹ کرصورت پذیر کرنےوالا ؛ لوہارکی بھاتی پر کام کرنے والا؛ لوہار؛ آہنگر۔ (۳)پُرفریب نقالی کرنے والا؛ (دستاویزات، سکّے وغیرہ کی) نقلیں اُتارنے والا؛ جعل ساز؛ نقلی دستاویز یا سکّے بنانے والا ۔

Forgerer : (n) جعل ساز ۔

Forgery : (n) (۱) جعل سازی ؛ جعلی دستاویز بنانے کا عمل یا دستاویزیں جعل بنانےکاعمل ۔(۲) مصنوعی، جھوٹی، جعلی نقلی چیز (خصوصاً دستاویز یا دستخط) ۔ (۳) ایجاد ؛ اختراع ؛ نقل ؛ بناوٹ ؛ جھوٹ ؛ دروغ بافی ؛ جھوٹی ایجاد ؛ گھڑت ؛ بنائی ہوئی بات ؛ افسانہ ؛ کہانی (اب صرف شاعری میں)۔

Forgery insurance : (n) (تجارت) جعلسازی بیمہ ۔

Forget : (v)[OE.'forgietan.'] (۱) بھول جانا؛ فراموش کر دینا؛ خیال نہ رکھنا؛ یاد نہ رکھنا ؛ یاد نہ رہنا ؛ یادآوری میں ناکام رہنا؛ دوبارہ یادنہ کرسکنا؛ غفلت سےترک کرنا ؛ چھوڑ جانا ؛ نظر انداز یا قلم زد کرنا ۔(۲) بے پروائی کرنا؛ بےتوجہی کے باعث شامل یا شمار نہ کرنا ۔(۳) کسی شخص یا چیز کو بھول جانا؛ کسی چیز یا شخص کے لانے (اس کی طرف) توجہ کرنے یا اس کا ذکر کرنے کو سہواً بھول جانا ۔(٤) توجہ نہ کرنا ؛ بے التفاتی کرنا ؛ ارادۃً بے اعتنائی برتنا ؛ غفلت برتنا ؛ پروا نہ کرنا ؛ نظر انداز کرنا ؛ اعراض کرنا؛ ناقابل توجہ سمجھنا ؛ حقیر سمجھنا ۔ (٥) نازیبا طرز عمل اختیار کرنا ؛ بیہودہ پن کرنا؛ اپنی خود داری کو فراموش کرنا ۔ (٦) کسی کے بارے میں سوچنےیا غور کرنے کو ترک کر دینا؛ چھوڑ دینا ؛ باز آجانا ؛ بھلا بیٹھنا۔(۷) چشم پوشی کرنا؛ اغماض کرنا؛ کج خُلقی سے پیش آنا ۔

To forget oneself : خود کو بھول جانا ؛ اپنے مفاد کو بھول جانا ؛ اپنی توقیر وعزت کو بھول جانا ؛ بیخود ہوجانا ؛ اپنی جانب سے توجہ ہٹا لینا ؛ بے پروا ہو جانا ؛ خود سے غافل ہو جانا ؛ شائستگی اور معقولیت کے اقتضا کو زائل کر دینااورنازیبا طرزعمل اختیار کرنا؛ نامناسب یا نازیبا سلوک کرنا؛ ترک ادب کرنا؛ شعور کھو بیٹھنا ۔

Forget-me-not : (n) [OF.'ne m' oubliez mye'.] (۱) ایک قسم کا پھول خصوصاًوہ جس کا جسم چھوٹا ہوتاھے اور رنگ نیلا اور جس کا پہننا یا ساتھ رکھنا اس بات کی ضمانت سمجھا جاتا ھے کہ اُنہیں اُن کے عشاق کبھی فراموش نہیں کرنا چاہتے ؛ گُلِ وفا ؛ گلِ فراموش مکن ۔ (۲) ایک قسم کی نیلے چمک دار پھولوں والی بوٹی ۔

Forget-me-not/-blue : نیلارنگ جو اس پھول کی نیلاہٹ سے ملتاجلتا ھے ۔

Forgetful : (a) (۱) بھولنے والا؛ بھولا؛ بھولکڑ؛ بھول جانےوالا؛ فراموش کار؛ غفلت کار؛ فراموش کنندہ؛ کمزور یاد داشت والا؛ مائل بہ فراموش؛ بھولنے میں تیز ۔(۲) بےپروا ؛ بےغرض ؛ غافل ؛ بےاعتنا ؛ بےالتفات ؛ بےتوجہ ؛ لااُبالی ؛ نظر انداز کردینے والا؛ غفلت کرنےوالا؛ اعراض یا اغماض کرنے والا۔ (۳) جس کے سبب فراموش کردیا جائے؛ بھلادینے والی (چیز، بات وغیرہ) (خاص کر )۔

Forgetfully : (adv.) (۱) بھول کر ؛ سہواً ؛ غفلت سے ؛ فراموشی سے ۔(۲) بے پروائی سے؛ بےاعتنائی سے ؛ بےتوجہی سے؛ نظر انداز کرکے؛ اعراض یا اغماض کرتے ہوئے ۔ (۳) بھول جانے کا سبب ہوکر ۔

Forgetfulness : (n) (۱) بھول ؛ فراموش ؛ نسیان ؛ غفلت ؛ فراموش کاری ؛ بھولنے کی حالت ؛ صفت یا عادت ۔ (۲) سب کچھ بھول جانے کی حالت ؛ ازخودرفتگی؛ بیخودی؛ گم گشتگی؛ بےھوشی ۔ (۳) بھلادینے جانے کی حالت؛ فراموش شدگی ۔ (٤) بےاعتنائی ؛ غفلت ؛ اعراض ؛ اغماض ؛ بےپروائی؛ بےتوجہی ؛ تغافل ۔

Water of forgetfulness : (اساطیر) آخرت ؛ دریائے فراموشی۔

Forgetive : (a) مائل بہ اختراع ؛ مائل بہ ایجاد ؛ مائل بہ تخلیق ؛ ایجادی ؛ اختراعی ؛ تخلیقی ؛ من گھڑت ؛ مصنوعی ؛ بناوٹی ؛ ساختہ ؛ بافتہ؛ جعلی؛ نقلی ۔

Forgettable : (a) قابل فراموش ؛ قابل ترک ؛قابل نظر انداز ؛ قابل اعراض ؛ بھول جانے یا چھوڑ دینے کے لائق ۔

Forgetter : (n) فراموش کنندہ ؛ بھول جانے والا ؛ ترک کرنے والا ؛ نظر انداز کرنے والا ؛ بھلا دینے والا ؛ چھوڑ دینے والا ۔

Forgettingly : (adv.) دیکھو Forgetfully

Forging : (n) [ME.] (۱) بھاتی میں گرم کرکےاورہتھوڑے سے پیٹ کر دھات کو کسی شکل میں لانے کا عمل ؛ اس طرح بنائی ہوئی چیز ؛ آہنگری ؛ گھڑت ؛ بناوٹ ؛ ایجاد ؛ اختراع ؛ تخلیق ؛ نقالی ؛ جعل سازی ؛ گھڑائی ؛ سازش ؛ گرم کرکے کوٹ پیٹ کربنایا ہوا لوھے کا ٹکڑا ۔ (۲) توصیفی معنوں میں مثلاً Forging hammer ۔

Forging chisel : (n) گھڑ چھینی ۔

**Forging machines : (n)** (انجینیئرنگ) آلات آہنگری ۔

**Forgivable/-eable : (a)** چھوڑنے کے لائق ؛ قابل بخشائش ؛ بخشیدنی ؛ قابل معافی ؛ قابل عفو ۔

**Forgive : (v) [OE.'forgiefan'.]** (۱) معاف کر دینا ؛ بخشدینا؛ چھوڑ دینا؛ عفو کرنا؛ درگذر کرنا؛ (قرضہ میں) رعایت کرنا؛ معاف کر دینا ؛ (مجرم یا جرم کو) بخش دینا ۔ (۲) کسی جرم کے خلاف ناراضگی یا خفگی کو ترک کر دینا ؛ معافی دینا ؛ معاف کردینا؛ کسی قرض دار کے خلاف اپنے دعوے سے دست بردار ہو جانا۔ (۳) بخش دینا؛ چھوڑ دینا؛ شفقت کی نگاہ رکھنا؛ مروت سے درگذر کرنا (اب صرف امر میں بطور التجا یا التماس مستعمل ھے) ۔

**Forgiveness : (n) [OE.'forgifennys'.]** (۱) معافی؛ عضو پروری بخشش ؛ بخشائش ؛ عفو ؛ غفران ؛ آمرزش ؛ مغفرت ۔ (۲) آمادگی ؛ عفو ؛ آمادگی بخشش؛ معافی کا میلان یا رجحان ۔

**Forgiver : (n)** بخشندہ ؛ عفو کنندہ ؛ آمرزندہ ؛ معاف کرنے والا ؛ بخشنے والا ؛ چھوڑ دینےوالا ؛ درگذر کرنے والا ؛ از راہ شفقت معاف کر دینے والا ۔

**Forgiving : (a)** معاف کر دینے والا ؛ عفو پرور ؛ بخشش کنندہ ؛ مائل بہ معافی ؛ مظہر معافی ؛ آمادگی بخشش ؛ آمادگیٔ معافی ۔

**Forgivingly : (adv.)** ازراہ عفو تقصیر ؛ ازراہ بخشش ؛ بخشتے ہوئے یا معاف کرتے ہوئے ؛ ازراہ معافی ۔

**Forgivingess : (n)** بخشش ؛ رحم دلی ؛ معاف کر دنیے کی خصلت ؛ آمرزگی ؛ بخشیدگی ۔

**Forgo : (v)** دیکھو Forego

**Forgoer : (n)** بچنے والا ؛ پرہیز کرنے والا ؛ چھوڑنے والا ؛ کنارہ کش ہونے والا ؛ دست بردار ہونے والا ؛ مستعفی ہونے والا ۔

**Forgood : (adv.)** ہمیشہ کے لئے دائماً ۔

**Forgood (and all) :** فراغت پا کر ؛ کام ختم کرکے ؛ واپس نہ آنے کی نیت سے ۔

**Forgotten :** دیکھو Forget

**Forhale : (v)** توجہ پھیرنا یا موڑنا ؛ توجہ ہٹانا ؛ منعطف کرنا؛ کسی کا خیال باٹنا ؛ الجھن میں ڈالنا ؛ حیران کرنا ۔

**Foristamiliate : (v) [med. L.'forisfamiliare'.]** (دیوانی اور اسکاٹستانی قانون) بیٹے کو وراثت کا حصہ دےکر اور اُس پر اُسے قابض دخیل کر دان کر اُس کو معاشری پابندیوں سے آزاد کرنا؛ بیٹے کا ورثہ مکمل طور پر اُس کے تصرف میں دے کر اُسے آزاد کرنا ۔

**Forisfamiliation : (n)** بیٹے کا ورثہ کامل طور پر اُس کے تصرف میں دے کر اُسے معاشری پابندیوں سے آزاد کرنے کاعمل ۔

**Forjudge : (v) [OF.'fourjugier'.]** فیصلے کے بدلےبےدخل کرنا ؛ نکال دینا ؛ ہٹا دینا ؛ خارج کر دینا ۔

**Fork : (n) [L.'furca'.]** (۱) دو شاخہ ؛فورک ؛ کانٹا؛ سرشاخہ ۔ (۲) ایک لمبا کئی شاخوں والا اوزار(کھودنے، چیزیں اٹھانے، لے جانے اور پھینکنے کےلئے)؛ ٹنگلی ؛ چنگالی ۔ (۳) دو یا تین دندانوں کا کانٹا جس سے کھانا کھاتے ہیں اور جو باورچی خانے میں استعمال ہوتا ھے ۔ (٤) موسیقی کا ایک فولادی ساز جس پر ضرب لگانے سے ایک خاص قسم کا سرگم پیدا ہوتا ھے؛ سر کا دو شاخہ ۔ (٥) دوشاخہ بجلی کی کوند ۔ (٦) (جمع میں) دوشاخہ یا سہ شاخہ یا کانٹیں ؛ چنگالی کی شاخیں ۔ (۷) دو (یا زیادہ) شاخوں والی کوئی چیز ؛ شاخدار سرے والا کھجا؛ کھونٹا؛ چھڑی جو سہارا ٹیک یا اڑواڑ کے طور پر استعمال ہوتی ھے ۔ (۸) (شطرنج) ایک مہرے سے بہ یک وقت دومہروں پر حملہ ۔ (۹) مختلف شاخوں پر تقسیم یا وہ جگہ جہاں کوئی چیز شاخوں کوتقسیم کرتی ھے (لہٰذا) ۔ (۱۰)انسانی جسم کا وہ نچلا حصہ جہاں سے ٹانگیں علاحدہ ہوتی ہیں ۔ (۱۱) طلسمی چھڑی ؛ جادو کی چھڑی ؛ وہ دوشاخہ جس کی مدد سے زیر زمین معدنیات یا پانی معلوم کی جاتی ہیں ۔ (۱۲)خراد مشین میں لگا ہوا فولاد کا ایک ٹکڑا جو خرادے جانےوالے ٹکڑے کو چاروں طرف گھماتا ھے ۔ (۱۳)زمین کے آگے اور پیچھے کا نکلا ہوا حصہ ۔ (١٤) (معدنیات) کان میں پانی جانےوالی سیّال چیزوں کو جمع کرنے کےلئےبنائے ہوئے گڈھے یا کنوئیں کی تہ ۔

**Knives and forks :** کار دو چنگالی ؛ چھری کانٹا ۔

**Tuning fork :** سُر کا دوشاخہ ۔

**Fork : (v)** (۱) ایک دوشاخہ لکڑی سے سہارا لگانا (ٹیک لگانا) جس طرح انگور کی بیل وغیرہ کو سہارا دیتے ہیں ؛ شاخدار بنانا ؛ شاخہ شاخہ ہونا ؛ دو یا

زیادہ حصوں میں تقسیم کرنا ؛ دو یا زیادہ شاخوں میں تقسیم کرنا ؛ الگ الگ ہونا ۔ (۲) چیرنا؛ دونوں طرف پھیلانا جیسے انسان اپنی ٹانگیں چیر کر کھڑا ہوتا ہے یا ایک نقطہ سے دو طرف سڑکیں (راستے) پھیل جاتی ہیں یا جس طرح درخت کی شاخیں۔ (۳) شاخیں بنانا یا پیدا ہونا ؛ دو شاخہ یا چند شاخہ ہونا ۔ (٤) دو شاخہ یا چنگالی سے اٹھانا؛ پھینکنا ؛ کھودنا ؛ اُٹھا کر لے جانا ۔ (٥) چنگالی کو استعمال کرنا ؛ چنگالی نما یا چنگال دار ہونا ۔ (٦) (دونوں کا) پھوٹنا؛ اُگنا؛ کلی نکلنا؛ سوتے نکلنا ؛ کلیانا؛ شاخیں نکلنا یا نکالنا ۔ (۷) دو شاخہ نما بنانا ؛ چنگالی دار؛ چنگالی نما بنانا ۔ (۸) (کان کنی) پانی کو پمپ کر کے (کان کو) خشک کرنا ؛ پمپ کے ذریعہ (پانی) نکالنا ۔ (۹) (شطرنج) دو مُہروں پر بہ یک وقت حملہ کرنا ۔ (۱۰) بجلی کا شاخ درشاخ ہو کر چمکنا ؛ بجلی کا لہردار کوندنا ۔ (۱۱) گھوڑے پر اُچک کر چڑھنا ۔

**To fork out/-over/-up :** حوالہ کرنا ؛ چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہو جانا؛ دے دینا ؛ ادا کرنا؛ دینا ۔

**Fork-beam : (n)** (جہاز رانی) جہاز کے عرشے میں آڑی ترچھی لگی ہوئی بلّیوں کے کناروں کی مزید حفاظت کے لئے لگا ہوا شاخدار شہتیر ۔

**Fork-beard : (n)** مچھلیوں کی ایک جنس ۔

**Fork chuck : (n)** دو یا زیادہ دندانوں والا چاک یا ٹیک (جس کے ذریعہ) لکڑی گھومائی جاتی ہے ۔

**Fork-head : (n)** (۱) (میکانیات) دوہرے سروں والا یا دوشاخہ چھڑ جسے ایک کیل کے ذریعہ کسی دوسری چھڑ یا قلابے سے جوڑا جاسکے ۔ (۲) (پیچھے سے چلنے والے بحری بھاپ انجن میں) ایک عرضی چھڑ جو سرے والے ہر ایک کناروں کو جوڑتی ہے ۔

**Fork length : (n)** ایک مچھلی کی لمبائی (سر سے دُم تک) ۔

**Fork moss : (n)** ایک قسم کی کائی ۔

**Fork of a river : (n)** سنگم ۔

**Fork-tail : (n)** (۱) چار سال کی عمر کی سالمن مچھلی ۔ (۲) اُن پرندوں کے نام کے طور پر استعمال ہوتا ہے جن کی دُم دو شاخہ ہوتی ہے ۔

**Fork-tailed : (a)** دو شاخہ دُم والا (پرند) ۔

**Fork wrench : (n)** سرسی ؛ سنسی ؛ پلاس ؛ نٹ وغیرہ کَسنے کا دو جبڑوں والا آلہ ؛ پیچ کش ۔

**Forked : (a)** (۱) ایک طرف سے دو شاخہ ؛ ایسا جس سے شاخیں نکلی ہوئی ہوں ؛ منفرج ؛ پھٹا ہوا ؛ چیرا ہوا ؛ دو ٹانگوں والا ؛ شاخہ دار ؛ دوشاخہ؛ چنگالی دار ؛ شاخ دار ؛ سینگوں سے الگ کیا ہوا ؛ شاخوں میں بٹا ہوا ؛ دو شاخہ نما ؛ چنگالی نما ؛ کئی شاخیں یا کانٹے رکھنے والا؛ چند پہلو؛ شگافتہ ؛ منشعب ؛ منشق ؛ دو پایہ ؛ دو پیروں والا ؛ شکستہ ؛ شاخہ شاخہ ۔ (۲) (مجازاً) دو معنی ؛ دو پہلو ؛ مبہم ؛ مشکوک ؛ مشتبہ (متروک) ۔

**Forked circuit : (n)** (برقیات) منقسم دور ۔

**Forked lightning : (n)** شاخ دار بجلی ۔

**Three-forked :** تین شاخوں والا ؛ سہ شاخہ ۔

**Forked chain : (n)** شاخ دار زنجیر ۔

**Forked tongue : (a)** گول مول بات کرنے والا ؛ ٹال مٹول کرنے والا ؛ مطلب کی بات اُڑا جانے والا ؛ مذبذب گفتگو کرنے والا ؛ مبہم یا دو معنی باتیں کرنے والا ۔

**Forkedly : (adv.)** (۱) دو شاخے کی طرح سے؛ شاخ شاخ ہو کر ہو کر ؛ بانداز شگافتہ ؛ چنگالی دار ہو کر ۔ (۲) (مجازاً) دو معنی انداز میں ؛ مبہم یا مشکوک طور پر ۔

**Forkedness : (n)** شگافتگی ؛ انشقاق ؛ شاخہ دار ہونے کی حالت یا صفت ؛ شاخ داریت ؛ (مجازاً) ابہام ؛ تشکیک ؛ اشتباہ ۔

**Forkeeps : (adv.)** مستقل طور پر ؛ ہمیشہ کے لئے ۔

**Forkful : (n)** چنگال بھر ؛ فورک بھر (ایک فورک میں جتنا (اُٹھ سکے) ۔

**Forking : (a)** (نباتیات) شاخہ دار ۔

**Forkiness : (n)** شگافتگی ؛ شاخ درشاخ ہونے کی حالت ؛ چنگال دار یا شاخ دار ہونے کی حالت ؛ دوشاخیت ۔

**Forkless : (a)** بے شاخہ ؛ بغیر چنگالی کے ۔

**Forklift : (n)** بھاری اور وزنی چیزوں کو اٹھانے کی ایک مشین ۔

Forky : (a) شاخ دار؛ کانٹے کی طرح (عموماً شاعری میں)؛ چنگال نما؛ دوشاخہ نما ؛ چنگال دار؛ دو حصوں میں منقسم ؛ شاخ درشاخ ؛ چنگالی ؛ شاخہ شاخہ ؛ منشعب ؛ شگافتگی ۔

Forlana/Furlana (n) [IT.'Forlano'.] (۱) ایک قسم کا اطالوی نشاط انگیزرقص ۔ (۲) ایسے رقص کےلئےموسیقی ۔

Forlay : دیکھو Forelay

Forlorn : (a) [OE.'pa. pple. of forlese'.] (۱) مایوس ؛ نا امید ؛ واماندہ ؛ دل شکستہ ؛ محزون ؛ لاچار(جس کو سبھو نے چھوڑ دیا ہو) ؛ چھوڑا ہوا (متروک) ؛ تن تنہا؛ بیکس؛ بے یارو مددگار؛ تباہ و برباد شدہ ؛ غیر آباد ؛ ویران ؛ اجاڑ ؛ بنجر ؛ سنسان ۔ (۲) (شاعری) محروم؛ قابل رحم حالت میں ؛ آفت رسیدہ ؛ غم زدہ ؛ مبتذل صورت ؛ مصیبت زدہ ؛ رنج یافتہ ؛ دھکا کھایا ہوا ؛ توڑا مروڑا ہوا ؛ مسخ کیا ہوا ۔

Forlorn hope : (n) [Du.'verloren hop'.] (۱) (قلعہ یا غنیم کی فوج پر) حملے کا آغازکرنے والے منتخب سپاہیوں کا دستہ ؛ دھاوا بولنے کےلئے متعینہ دستہ ؛ طوفانی دستہ ؛ حملہ آور دستہ ؛ (نیز مجازاً) ۔ (۲) (جمع میں) بے خوف جانباز ؛ بے جگری سےلڑنے والے ؛ جری جانباز ؛ ناعاقبت اندیش جانباز ۔ (۳) انتہائی مشکل مہم ؛ جان جوکھم کا کام ؛ خطر ناک مہم ۔ (٤) مایوسی کی حالت میں لاچارہو کر کوئی کام کر بیٹھنا ۔ (٥) امید موہوم ۔

Forlorn verb : (n) نامکمل فعل ۔

Forlornly : (adv.) (۱) مایوسی سے ؛ ناامیدی سے ؛ تباہ و برباد ہو کر ؛ بےیارو مددگار ہو کر ؛ واماندہ و دل شکستہ ہو کر ۔ (۲) ویرانے کے طور پر ؛ اجاڑ یا غیرآباد یا بنجر طور پر؛ متروک انداز میں ؛ غم زدہ طو ر پر ؛ مصیبت زدہ حالت میں ۔

Forlornness : (n) یاس ؛ ناامیدی ؛ واماندگی ؛ شکستگی ؛ بے کسی ؛ بیچارگی؛ تباہی ؛ بربادی ؛ ویرانی ؛ متروکیت؛ اجاڑپن؛ محرومی؛ قابل رحم حالت؛ غم زدگی ؛ مصیبت زدگی ۔

Form : (n) [L.'forma'.] (۱) صورت ؛ شکل ؛ ترتیب اعضا و اجزا ؛ ظاہری صورت (قطع نظر رنگ کے) ؛ جسم کی شکل ، تناسب اعضاء ؛ چہرہ ہیکل ؛ پیکر ؛ جسمانی ساخت ؛ وضع ؛ ہیئت ؛ فورم ۔ (۲) شخص یا جانور جیسا بظاہر نظر آتا ہو ۔ (۳) (فلسفہ) وہ جو مادہ کو ایک معین بنادے ؛ بنیادی تخلیقی صفت ۔ (٤) (فلسفہ بیکن) اشیا کے وجود کے وہ اسباب جن کو جان کر ہم ان اشیا کو پیدا کرسکتے ہیں، وہ معروضی صفات جن پر کوئی محسوس صفت یا جسم اپنے وجود کےلئےمنحصر کرتا ھے ۔ (٥) (فلسفہ کانٹ) تکوینی مبادی جو شے کے عناصر کو مجتمع رکھتی ھے ۔ (٦) وہ مخصوص ہیئت، قسم، نوع جس میں (جس کے تحت میں ، جس کی شکل میں) کوئی شکل موجود ھو یا اپنے کو ظاہر کرے ؛ قسم؛ نوع، جنس ۔ (۷) (لسانیات) لفظ کی وہ صورت جس کو وہ ہجا، تلفظ یا گردان میں اختیار کرتا ھے ؛ معنی سے قطع نظر کر کے لفظ کی ظاہری خصوصیات ، تلفظ، ہجا، گرادن کی ان مختلف شکلوں میں سے کوئی ایک جن کے تحت کوئی لفظ ظاہر ھوسکتا ھے ۔ (۸) پبلک مدارس میں جماعت بندی(جو عموماً ششم سے اترتے ھوئے یکم تک شمار کی جاتی ھے) ۔ (۹) (علم وادب، موسیقی) تصنیف و تالیف میں ترتیب و طرز بیان وانشاء خیالات وغیرہ کی بہتر یا درست ترتیب ۔ (۱۰) حسب قاعدہ مرتب دستاویزات یا ایسی دستاویزات جن میں معین خالی مقامات الفاظ سے بدلے جائیں ۔ (۱۱) ترتیب الفاظ ؛ بعض مطالب کے لئےمقررہ الفاظ یا فقرے؛ الفاظ کی معینہ ترتیب کا مجموعہ ۔ (۱۲) صحت کی حالت؛ ترتیب؛ عادت؛ معمولی ۔ (۱۳) رسمی طریقہ ؛ رواج ؛ طرز عمل (قاعدے یامدارج کےمطابق) ؛ رسم و رواج ؛ طرز زندگی ؛ طرزحیات ۔ (١٤) (طباعت) ٹائپ کا مجموعہ جوایک بندش میں جمایا گیا ھو تاکہ ایک داب میں اس سے چھپائی کی جا سکے ۔ (۱۵) جسمانی ورزش کی عادت؛ ملکہ ۔ (۱٦) ایک لمبی بیٹھنے کی جگہ (Bench) بے پشت کا ۔ (۱۷)خرگوش کےرہنے کی جگہ ؛ (شاذ) ہرن کے رہنے کی جگہ ۔ (۱۸) (جمع میں) جسم کے مختلف حصوں کی شکل ۔ (۱۹) (ماہر بلوریات یا قلمیات کا علم ) باہم مماثل پہلوؤں کا مجموعہ ۔ (۲۰) پابندی آداب و رسوم، پابندی آداب مجلس ؛ پابندی شعار ؛ ظاہری اخلاق و آداب ؛ ظاہری مذہبی ریت یا رسم ؛ رسوم تشریفات کی پابندی ؛ محض ظاہر داری یا تکلفات ۔ (۲۱) (کھیل کود) (گھوڑے کی جسمانی اور تربیتی حالت ؛ درستگی ؛ موزونیت ؛ دوڑنے کی رفتار یا اندازہ ، طرز رفتار ؛ دوڑ کے مقابلےمیں گذشتہ کارکردگی؛ (کھلاڑیوں کے لئےبھی عموماً کہا جاتاھے) ۔ (۲۲) زندگی ؛ زندہ دلی ؛ بلند حوصلگی ؛ قوت گویائی ؛ منچلاپن (بول چال میں) ۔ (۲۳) کپاس کا نارس

Form : (v) [L.'formare'.] (۱) بنانا ؛ گھڑنا ؛ مخصوص شکل دینا؛ ڈھالنا (کسی شکل میں) ۔ (۲) کوئی صورت یا شکل اختیار کرنا ۔ (۳) منجمد یا سخت ہو جانا ۔ (٤) (کسی شخص یا اس کے قوی کو) تربیت یا تعلیم دے کر ایک خاص وضع یا شکل پیدا کرنا؛ تربیت دینا ؛ سکھانا ؛ (کسی جماعت کو) منظم کرنا، جماعت کی شکل میں مجسم کرنا؛ ترتیب دینا ۔ (۵) نقشہ تیار کرنا ؛ ڈول ڈالنا؛ پیدا کرنا ؛ بنانا ؛ تخلیق کرنا ؛ وجود میں لانا۔ (٦) تلفظ کرنا ؛ (الفاظ) ادا کرنا؛ ترتیل سےبولنا ؛ یا ادا کرنا، معاہدہ کرنا؛ خیال میں لانا ؛ سوچنا؛ تصور کرنا ۔ (۷) ترقی دینا؛ فروغ دینا؛ بڑھانا (تجارت) ؛ اتحاد میں شامل ہونا ۔ (۸) کسی چیز کا حصہ ہونا؛ کسی چیز کا جزو بن جانا ؛ مرکب کرنا ؛ کسی چیز کے ساتھ مل کر اسے یا اس کے ایک حصے کو مکمل کرنا ۔ (۹) (نحو) اشتقاق یا گردان کے ذریعہ نیالفظ بنانا ؛ وضع کرنا ؛ (کسی لفظ یا لفظ کےمادے سے) جدید لفظ پیدا کرنا ۔ (۱۰) (فوج، بحری) ترتیب دینا ؛ کسی خاص ترتیب کے ساتھ قائم کرنا یا ہونا؛ کسی معینہ نظم و ضبط کے ساتھ کھڑا کرنا (فوج کو) ۔ (۱۱) برقی ذخیرہ اندوز بیٹری میں استعمال ہونے کےلئے لیڈ ڈائی اکسائڈ لگاکر مثبت پلیٹیں اوراسفنجی لیڈ (جستہ) لگا کر منفی پلیٹیں تیار کرنا؛ حوض یا ٹنکی کو کھولنے کے بعد یا کچھ دن بیکار رہنے کےبعد اس کے اندر کی نمی اور گیس کو دور کرنے کےلئےمرکزی آرک رکٹی فرائر کو استعمال کرنا ۔ (۱۲) تشکیل پانا ؛ وجود میں آنا ؛ پیدا ہونا؛ ابھرنا؛ بلند ہونا؛ نمودار ہونا ۔

To form after, by, form, upon, pattern : کسی نمونے کے مطابق ڈھالنا ؛ گھڑنا ۔

To form a habit : عادت ڈالنا ۔

To form column : پرا باندھ کر کھڑا کرنا یا ہونا ؛ (سپاہیوں کو)۔

To form fours : چار چار کی قطار میں (سپاہیوں کو کھڑا کرنا یا سپاہیوں کا اس طرح کھڑا ہونا ۔

To form line : صف بناکر کھڑا کرنا یا کھڑا ہونا ۔

To form one or part of : کوئی چیز بن جانا یا بنانا یا اس کا ایک حصہ بن جانا (بنا دینا) اس میں شامل ہو جانا، مل جانا ؛ شامل کر دینا یا ملا دینا ۔

پھول ۔ (۲٤) مناسب شکل ؛ باقاعدگی ؛ مناسبت؛ باضابطگی؛ ترتیبی؛ ہمواری؛ سڈول پن ؛ مناسب، خوش اسلوبی ؛ خوش ترتیبی ؛ نیز فوجی صف بندی ؛ فوجی ترتیب ، فوج کی آراستگی ؛ فوجی قطار ۔ (۲۵) وہ شکل یا ترتیب جس میں موسیقی کے خیالات پیش کئے جاتے ہیں ۔ (۲٦) سانچہ ؛ ڈھانچہ ؛ وہ چیز جس کے ذریعہ کوئی چیز متشکل ہوتی ہے یا بنتی ہے ۔ (۲۷) (فلسفہ) عرض ۔ (۲۸) (سماجیات) رسم ؛ رسوم ۔

Good (on bad) form : اچھا یا برا طرز عمل ؛ مطابق رواج یا موجودہ رسوم کے خلاف ؛ تمیز یا بدتمیزی ۔

In a bad form : واریختہ ؛ نا منظم ۔

In due form : مقررہ ترتیب الفاظ کے ساتھ ؛ معینہ صورت میں درست حالت میں ؛ ٹھیک حالت میں ؛ دستاویزوں اور عبارتوں کے متعلق) اسی شکل میں ، جیسا کہ چاہیئے ۔

In form : دیکھو In due form

In (full, great) form : بہت خوش و خرم ؛ انتہائی شگفتہ ۔

In like fom : یکساں انداز میں ؛ یکساں ہیئت ؛ ہم شکل انداز میں ؛ مشابہ ہیئت میں ؛ مماثل صورت میں ؛ ویساہی ۔

In or out of form : کوئی کام (کھیل) کرنے کے قابل یا ناقابل (مثلاً گھوڑے کا گھڑ دوڑ کےقابل ہونا یا نہ ہونا) ۔

In proper form : دیکھو In due form

Saw a form, the form of, before me : ایک پیکر (فلاں شخص کا پیکر) میں نے اپنے سامنے دیکھا ۔

That is common form : یہی عام، رواجی ، طرز (بیان یا تحریر) ہے ۔

To lose one's form : عادت باقی نہ رہنا ؛ خارج ازتربیت ہو جانا؛ کھیل کا ملکہ باقی نہ رہنا ؛ عادت چھٹ جانا ۔

Was in great form : بہت شگفتہ مزاج تھا ؛ بہت خوش وخرم ہونا ۔

To form the siege (of a place) : کسی جگہ کا تیزی سے محاصرہ کرنا ۔

Form : (v) خرگوش کا دوڑ کر اپنے بھٹ میں گھس جانا ؛ دُبک جانا ۔

Form : (کیمیا) Formyl یا Formic کے مرکبات ۔

Form : [L. 'formis'.] لاحقہ شکل ظاہر کرنےاورتعداد اشکال بتانے کے لئے ۔

Cruciform : صلیبی ؛ صلیب کی شکل کا ۔

Cunciform : تکونا ؛ نکیلا ؛ الٹا مثلثی ۔

Diversiform : مختلف شکلوں کے ۔

Multiform : بہت شکلوں کے ۔

Uniform : ایک شکل کے ؛ ہم شکل ۔

Form and matter : (n) (فلسفہ) عرض و جوہر ۔

Form of address : (n) کسی مخصوص عہدے یا مرتبے والے شخص کو زبانی یا تحریری طور پر مخاطب کرنے کا کوئی مقبول عام ضابطہ ؛ القاب و آداب ؛ خطاب یا انداز تخاطب ۔

Form of forms : (n) مسبب الاسباب ؛ سبب اول ؛ خدا ؛ علت العلل ؛ علت اولیٰ ۔

Form-word : (n) (صرف و نحو) گردان کا لفظ ۔

Forma pauperis : (n) صیفہء مفلسی ۔

Formal : (a) [L.'formalis'.] (۱) رسمی ؛ اصلی ؛ اساسی ؛ ہیئتی ؛ ظاہری ؛ صوری ۔ (۲) (مابعد) شے کی اصلیت اور ماہیت کےمتعلق ۔ (۳) بہ ترتیب و تنظیم یا بہ صفات خارجی ۔ (٤) (منطق) استدلال کی صورت (نہ کہ مادہ) کے متعلق ۔ (٥) اپنی شکل و صورت کے لحاظ سے جائز اور بجا ؛ صریح و قطعی (نہ کہ بعض ضمنی) ۔ (٦) رسم و رواج کےمطابق ؛ تکلفی ؛ ظاہر دار ۔ (۷) بےپروائی کا (ظاہر داری ہو مگر خواہش اور احساس نہ ہو) ۔ (۸) رسمی طریقوں کی پابندی کرنےوالا؛ اپنی عادتوں میں چست، چوکس نہایت درجے کا باقاعدہ ؛ قاعدے اور طریقے پر کاربند ؛ اپنے طریقوں پر سختی سے عامل ؛ سخت ؛ روکھا ؛ کام کو مقررہ اُسلوب اورطریقے سے کرنےوالا ؛ باقاعدہ ؛ بااصول (شخص) ۔ (۹) سلیم الطبع ؛ عقل سلیم رکھنے والا ؛ سلیم العقل ؛ صحیح الدماغ ؛ سمجھ دار یا معقول ؛ دانا ؛ عاقل ؛ صحیح الحواس ؛ زیرک جو دیوانہ نہ ہو ۔ (۱۰) مقررہ طریق اور اسلوب سے کیا ہوا ؛ رسمی اور باقاعدہ طور پر انجام دیا ہوا ؛ جائز شکل میں کیا ہوا یا انجام دیا ہوا؛ معین ؛ مقرر؛ صریح ؛ قطعی ؛ واضح ۔ (۱۱) رسمی ؛ ملکی ؛ سرکاری ؛ ریاستی؛ سرکاری یا ریاستی تقریبات کےلئے مخصوص یا عمل میں آنے والا ۔ (۱۲) محض صوری ؛ ظاہری ؛ شکلی ؛ ہیئتی ؛ رسمی ؛ رواجی ۔ (۱۳) انتہائی باضابطگی ، مناسبت و موزونیت کا حامل ہونے یا ظاہر کرنے والا ؛ انتہائی پابند؛ غیر آزاد ۔

Formal : (n) (۱) (جمع میں) رسمی بات یا چیز ؛ صریح یا باقاعدہ کام ؛ پابند ضابطہ شخص ؛ کوئی چیز جو خاصیۃً رسمی یا باقاعدہ ہو مثلاً کوئی سماجی کام یا رقص کےلئے مخصوص لباس کا ہونا ضروری ہے ۔ (۲) زنانہ کُرتایا گون جو عموماً ٹخنوں یا فرش تک لمبا ہوتا ہے یا شام کا لباس جو سماجی تقریبات میں پہنا جاتاہے ۔ (۳) مردو ں کےلئے ٹیل کوٹ (جس کا پچھلا حصہ نیچے تک لانبا ہو) اسی کے مناسبت سے پینٹ جو عموماً سیاہ ، سیاہی مائل نیلے رنگ کا ہوتا ہے اور اس کے ساتھ سفید قمیص اور سفید بوٹائی ہوتی ہےاور کہیں کہیں اس کے ساتھ کمربند بھی ہوتا ہے؛ جامہء شب ؛ رسمی شب خوابی لباس (مردانہ) ۔

Formal : (a) (۱) رسمی ؛ صُوَری ، عَرَضی ۔ (۲) (قانون) باضابطہ ۔

A formal address : خطاب رسمی ۔

Formal call : (n) حسب رواج کسی کےمکان پر بلانا ؛ ملاقات کےلئے جانا؛ رسمی ملاقات ؛ ضابطہ کی ملاقات ۔

Formal cause : (n) (فلسفہ) علت صوری ۔

Formal definition : (n) باضابطہ تعریف ۔

Formal schism : (n) ظاہری جماعت بندی یا فرقہ بندی ؛ ظاہری تفرقہ ؛ ظاہری پھوٹ ۔

Formal schismatic : (a) ظاہری فرقہ بندی کا ؛ ظاہری تفرقہ انداز ؛ بظاہر اعتزالی ؛ رافضی یا خارجی ۔

**Formal sin : (n)** (دینیات) وہ گناہ جو صرف ظاہری عمل پر مبنی نہ ہو بلکہ اس میں ارادے اور نیت کو بھی دخل ہو ؛ گناہ بالعمد ؛ تقصیر بالقصد ۔

**Formal truth : (n)** (منطق) حقیقت صُوری ۔

**Formaldehyde : (n)** ایک تریاقی اور دافع جراثیم دوا ۔

**Formalin : (n)** ایک تریاقی اور دافع جراثیم کا محلول ۔

**Formalism : (n)** (۱) رواج ؛ دستور اور قاعدہ کی پابندی ؛ رسم پرستی ؛ سخت باضابطگی؛ انتہائی باقاعدگی ؛ سخت یا انتہائی پابندی رسوم و ضوابط ۔ (۲) رسمی، ظاہری یا سطحی باتوں کو زیادہ وقعت دینے یا بڑھا چڑھا کر پیش کرنے کا رجحان یا میلانِ (خاص کر مذہبی معاملات میں)؛ (فلسفہ) صُوریت، (بن) شعائر پرست ۔

**Formalist : (n)** رواج، دستور اور قاعدے کی پابندی کرنے والا ؛ تشریفاتی ؛ پابند رسوم و ضوابط ؛ آداب ورسوم یا قواعد وضوابط کی پابندی پر سخت اصرار کرنےوالا ۔

**Formalistic : (a)** جس بات سے (کام سے) قاعدہ اورضابطہ کی پابندی مترشح ہو ؛ پابندی رسوم سے متعلق ۔

**Formality : (n) [L.'formalitas'.]** (۱) دستور ؛ رواج ؛ طور ؛ وضع ؛ طریقہ ؛ قاعدہ ؛ اسلوب ؛ مناسبت ؛ شائستگی ؛ معقولیت ؛ اصولوں کی مطابقت ؛ اصول پرستی؛ رسم پرستی ۔ (۲)تقریب یارسم جو بہت ساز و سامان کےساتھ انجام دی جائے ۔ (۳) کوئی رسم یا رواجی کاروائی ۔ (٤) آداب مجلس یارواج کےلوازمات ۔ (۵) دستور اور رواج پر کاربندی ۔ (٦) آداب صحبت یا مجلس کی پابندی ۔ (۷) وہ کام جو آداب و رسوم کی پابندی کے تحت یا اس کی خاطر کرنا پڑے ۔ (۸) (تاریخ) (واحد و جمع) کسی عہدے یا رتبے کا مخصوص لباس ؛ نشان امتیاز ؛ تمغہ ۔ (۹) رسمی یا تشریفاتی ہونے کی صفت ؛ پابندِ رسوم و ضوابط ہونے کی صفت ؛ انتہائی باقاعدگی یا سختی ؛ سخت پابندیٔ آداب ؛ انتہائی تکلف ۔

**Formalize : (v)** (۱) کسی چیز کو قطعی شکل دینا یا قانونی ترتیب میں لانا ؛ متشکل کرنا ؛ مجسم کرنا ؛ کسی صورت میں بدلنا ۔ (۲) کسی بات (یا کام) کو بہت تکلف آمیز اور رسمی بنانا ۔ (۳) وضع داری کی شدت سے پابندی کرنا؛ پابندیء آداب و رسوم پر سخت کاربند ہونا ۔ (٤) پابندیٔ رسم و رواج کا احساس پیدا کردینا ۔ (۵) تکلف یا ظاہرداری برتنا ؛ پابندِ رسوم ہونا ۔

**Formalization : (n)** (کسی چیز یا امر کو) رسمی (مقرر رواج یاطریقوں کا پابند) بنا دینا ؛ قطعی شکل بندی یا تشکیل ؛ قانونی ترتیب دہی ؛ مجسم کرنے یا کسی صورت میں لانے کا عمل ؛ سخت پابندیٔ آداب و رسوم ؛ پابندیٔ رسوم ؛ تکلف اورظاہر داری برتنے کا عمل ۔

**Formally : (adv.)** (۱) دستور ،رواج، قاعدہ اور طریقے کے مطابق؛ رسماً ؛ رواجاً ؛ باضابطگی سے؛ باقاعدگی سے ؛ پابندی آداب ورسوم کے ساتھ۔ (۲) صریحاً؛ واضح طور سے؛ قطعاً ۔ (۳) مجوزہ شکل میں ؛ رسمی شکل میں ؛ عام انداز میں ؛ مطابق دستور ؛ مروجہ یا رواجی شکل میں ؛ معینہ طور پر ۔ (٤) تکلف سے ؛ تکلفانہ ۔ (۵) ظاہراً ؛ ظاہری طور پر ؛ باعتبار شکل و صورت ؛ باعتبار ہیئت ؛ ہیئتی انداز ۔

**Formamide : (n)** فورمك ایسڈ کا امائیڈ ۔

**Formant : (n)** تلفظ کی کیفیت کا معین کنندہ جزو ترکیبی ؛ متشکل ؛ مرکب ؛ مشتق ۔

**Format : (n)** کتاب کی شکل اور حجم اور تقطیع ۔

**Formate : (n)** (کیمیا) فارمك ایسڈ کا نمك ۔

**Formation : (n) [L.'formationem'.]** (۱) بناوٹ ؛ تشکیل ؛ ساخت ؛ متشکل ہونے یا کئے جانے کا عمل ؛ تخلیق ؛ تکوین ؛ آفرینش ؛ تصویر ۔ (۲) وہ چیز جس کی تشکیل کی گئی ہو ؛ جو بنائی گئی ہو ؛ متشکل یا مجسم چیز ۔ (۳) اجزاء و حصص کی بناوٹ ؛ ترتیب ۔ (٤) (فوجی اصطلاح) فوج کی آراستگی ؛ ترتیب ؛ صف بندی ۔ (۵) (طبقات الارض) ایسی چٹانوں یا زمین کے طبقات کا اجتماع جس کی بعض خصوصیتیں مشترک ہوں ۔ (٦) جس انداز میں کوئی چیز بنی ہوئی ہو ؛ ظاہری ساخت ؛ ظاہری شکل و صورت ؛ وضع ؛ شکل ؛ ساختمان ؛ ظاہری ڈھانچہ ؛ ظاہری بناوٹ ۔ (۷) (نباتیات) نباتی جُھنڈ ۔ (۸) (حیوانیات) تکوین ۔ (۹) (ارضیات) طبقات عصر ۔

**Formative : (n)** (۱) (صرف و نحو) اشتقاق وگردان کے سابقے اور لاحقے جن سے الفاظ بنائےجاتے ہیں ؛ جزو ترکیبی ؛ جس سےمل کر کوئی لفظ بنتا ہو ۔

Former : (n) (١) بنانے والا ؛ ساخت دہندہ ؛ شکل دہندہ ؛ وجود میں لانے والا ؛ خالق ؛ تشکیل کنندہ ؛ سازندہ ؛ آفرینندہ ؛ صورت گر ؛ وضع دہندہ ۔ (٢) وہ آلے جن کی مدد سے اشیا کو متشکل کیا جاتا ہے؛ سانچےجن میں چینی کے برتن وغیرہ ڈھالے جاتے ہیں ؛ قالب ؛ کاٹنے والا اوزار جس سےتراش کر کوئی وضع بنائی جاتی ہے ۔

Former : (a) (١) گذرا ہوا ؛ پہلا ؛ پچھلا ؛ اگلے زمانے کا ؛ پیشین ؛ مقدم ؛ سابق ؛ عہد ماضی ۔ (٢) پہلے سے قبضہ کیا ہوا ؛ پہلے سے قبضے یا تصرف میں لا یا ہوا ۔ (٣) حسب ترتیب دو میں سے پہلا ؛ اول الذکر (برخلاف آخر الذکر) ۔

In former time : گذرے ہوئے زمانے میں ؛ ماضی میں ۔

More like her former self : پہلے کی سی ہے ۔

Our former haunts : وہ جگہ جہاں ہم اگلے زمانے میں آیا جایا کرتےتھے (جہاں ہم پہلے زیادہ آتے جاتے تھے)؛ ہمارے پرانے اڈے؛ ہماری پرانی جولان گاہ ۔

The former : پہلا ؛ حسب ترتیب دو میں سے پہلا ؛ مذکورہ دو میں سے پہلا ؛ اول الذکر (برخلاف آخر الذکر) ۔

Formeret : (n) (تعمیرات)محراب دار چھت کی ڈاٹ؛ عمودی دیوار پر بنی ہوئی محراب دارچھت کی محراب کے مقام اتصال پر بنی ہوئی اُبھرواں لکیر ۔

Formerly : (adv.) پہلے ؛ اگلے زمانے میں ؛ سابقاً ؛ پیشتر ؛ قبلاً ؛ اولاً ۔

Formes frustes : (n) (طب) نا تمام اشکال ۔

Formful : (a) شکل دار ؛ متشکل ؛ پُر از شکل ؛ شکل سےبھرا ہوا ؛ خوش شکل ؛ خوش وضع ؛ خوش نما ؛ خوش قطع ؛ دیدہ زیب ؛ پُر تخیل ؛ صاحب تخیل ؛ بلند تخیل ؛ تخیلی ؛ قوت متخیلہ کا ؛ خیالی ؛ تصوراتی ۔

Formic : (a) [L.'formica+ -ic.] (کیمیا) بے رنگ تیز اڑجانے والا تیزاب جو اس رقیق مادے میں ہوتا ہے جو چیونٹیوں کے اندر سے نکلتا ہے ؛ عملی ؛ مُوری ؛ چیونٹیوں کا یا اُن سے متعلق (شاذ) ۔

Formic acid : (n) نملی تیزاب ۔

(٢) ایسالفظ جو کسی مادے یا ماخذ سے؛ مروجہ قواعد و ضوابط کے مطابق بنایا گیا ہو ۔

Formative : (a) (١) کسی چیز کو بنانے یا ترکیب دینے کی قابلیت رکھنے والا ؛ خالق ؛ موجد ؛ کسی چیز کو مجسم یا مشتکل کرنےوالا ؛ تشکیل دہندہ ؛ صورت دہندہ ۔ (٢) ظاہری شکل وصورت یا ڈھانچے کا یا اُس سےمتعلق شکلی ، وضعی، ہئیتی، کسی چیز کی صاخت کا یا اُس سے متعلق ۔ (٣) (حیوانیات وعروض) نئی نسیجیں پیدا کرنے والا ؛ نئی نسیجوں کی پیدائش سے متعلق ۔ (٤) (گرامر) الفاظ کےاشتقاق اور گردانی جزو ترکیبی کے طور پر استعمال ہونے والا ؛ لفظ ساز ؛ الفاظ سازی میں کام آنے والا(سابقہ یا لاحقہ) ۔ (٥) (حیاتیات) تکوینی ؛ تشکیلی ۔

Formative element : (n) بنانےوالا ؛ ترکیب دینےوالا عنصر ۔

Formative period : (n) (حیوانیات) تشکیل زمانہ ۔

Formatively : (adv.) تشکیل دہندہ کےطور پر ؛ صورت دہندہ کے طور پر؛ خالقانہ ؛ موجدانہ ؛ مصورانہ ؛ ہئیتی یا وضعی انداز میں ؛ مُجسم یا متشکل کرتے ہوئے ۔

Formativeness : (n) شکل دہندگی ؛ خلّاقی ؛ ایجاد ؛ صورت گری ؛ ہیئت سازی ۔

Forme : (n) (طباعت) ٹائپ کا مجموعہ جو ایك بندش میں جمایا گیا ہو تاکہ ایك داب میں اُس سے چھپائی کی جا سکے ؛ فرمہ ۔

Forme/-ee/Formy : ( a) [F.f.'former'.] (نقابت) چلیپائی انداز میں (اسلحوں کا نشان) ۔

Formed : (a) (١) ساختہ ؛ متشکل ؛ مجسم ؛ بناشدہ ؛ بنایا ہوا؛ صورت یافتہ، ہیئت یافتہ؛ کسی خاص صورت یا شکل کا ۔ (٢) طے شدہ؛ متعین ؛ معین؛ واضح ؛ صریح ؛ مقررہ ؛ فیصل شدہ ؛ حتمی ؛ منفصل ؛ حد بستہ ؛ محدود ؛ مخصوص؛ غیر مشتبہ؛ اٹل ۔ (٣) تربیت یافتہ؛ مہذب ؛ تعلیم یافتہ تہذیب و تربیت سے آراستہ ؛ پُختہ ؛ کامل ؛ مکمل نشو و نما یافتہ ؛ مکمل طور پر بالیدہ؛ بالغ ؛ (جانور) سدھایا ہوا ۔ (٤)(نقابت) چلیپائی اندازمیں اسلحوں کا نشان ۔

Formene : (n) دلدلی گیس ؛ کاربنی ہائیڈروجن ؛ میتھین ؛ مارش گیس ۔

Formica : (n)[L.] (۱) (حشریات)چیونٹیوں کی ایک مخصوص جنس ۔ (۲) بد گوشت، پھوڑے یا زائدے کی ایک قسم جو خاص طور پر باز کی چونچ یا کتے کے کانوں میں ہوتا ہے ۔

Formicarioid : (a) [L.'formicarius'.] پرندوں کی ایک قسم کا یا اُن سے متعلق جن کی خوراک چیونٹیاں ہوتی ہیں ۔

Formicarioid : (n) مور خور پرندوں کی قسموں میں سے ایک ۔

Formicarium : (n) چیونٹیوں کا مصنوعی گھونسلہ کا یا رہنے کی جگہ جو اُن کے مشاہدے یا مطالعے کی غرض سے بنائی جا تی ہے ؛ مُورخانہ ؛ چیونٹی گھر ۔

Formicary : (n) [med.L.'formicarium'.] چیونٹیوں کی رہنے کی جگہ ؛ دمکوڑا ؛ چیونٹی یا دیمک کے گھروں کے اوپر مٹی کا مخروطی شکل کا ڈھیر ؛ مُور تودا ۔

Formicate : (v) [L.'formicare'.] چیونٹیوں کی طرح رینگنا ؛ جھنڈ میں چلنا ؛ یا جمع ہونا ؛ ازدحام کرنا ؛ ہجوم کرنا؛ باہم جمع ہونا؛ اُمنڈنا؛ نرغہ کرنا ۔

Formication : (n) [L.'formicationem'.] (مرضیات) جلد میں چیونٹیوں کے رینگنے کا سا احساس ہونا ؛ سر سراہٹ ؛ سر سرانا ؛ حِسِ نملی ۔

Formicid/-cide : (n) [mod.L.'Formicidoe'.] چیونٹی ؛ دیمک ؛ یا اس جنس کا دوسرا کیڑا ۔

Formicid/-cide : (a) چیونٹیوں کا یا اس سے متعلق ۔

Formidability : (n) خوفناکی ؛ ہیبت ناکی ، رعب داریت ؛ حیرت ناکی ۔

Formidable : (a) [L.'formidabilem'.] (۱) خوفناک ؛ ڈراؤنا ؛ مہیب ؛ ہیبت ناک ؛ دہشت ناک ؛ خدشہ آور ؛ مخدوش ؛ ترسناک ؛ وحشت زا ۔ (۲) سخت دشوار ؛ مشکل ؛ مرعوب کرنے والا ؛ وہ جس کومغلوب کر نا یا جس کا مقابلہ کرنا دشوار ہو ؛ جسے نپٹنا یا کرنا مشکل ہو ؛ شکست یا ناکامی کا خوف یا خدشہ پیدا کرنے والا ۔ (۳) مستحکم ۔ (٤) قوی ہیکل ؛ تنومند ؛ بزرگ ؛ ممتاز ؛ حیرت ناک ؛ خوفناک (اپنے ڈیل ڈول ، مقدار، برتری یا خوبی کی بنا پر) ۔

Formidableness : (n) دیکھو Formidability

Formidably : (adv.) خوفناکی کےساتھ ؛رعب و داب کے ساتھ؛ مہیبانہ ؛ ہیبت ناک طور پر ؛ مرعوب کن انداز میں ؛ رعب دارطور پر ؛ حیرت ناکی کے ساتھ۔

Forming : (n) تشکیل ؛ تخلیق ؛ ایجاد ؛ تہذیب ؛ ترکیب ؛ تنظیم ؛ تعلیم ؛ توضیح ؛ (الفاظ کی) ؛ تعلیم و تربیت یا تربیت دے کر کوئی خاص وضع یا شکل پیدا کرنے کا عمل ؛ بنائے جانے کا عمل یا طریقِ عمل ۔

Formless : (a) بے شکل ؛ بے صورت ؛ بے پیکر ؛ جس کی کوئی مقررہ شکل وصورت نہ ہو ؛ غیر جسمی ؛ غیر مجسم ؛ غیر متشکل ؛ نا تراشیدہ ؛ ڈھب ؛ بے ڈول ؛ ناقص ترتیب؛ غیر منظم ؛ غیر مہذب؛ ناتربیت یافتہ ؛ الھڑ ۔

Formlessly : (adv.) بغیر شکل کے ؛ غیر مجسم طور پر ؛ بے پیکر ہو کر ؛ بے ڈھب طور پر ؛ بے ترتیب یا غیر منظم انداز میں ۔

Formlessness : (n) بے پیکری ؛ بے شکلی ؛ غیر مجسم حالت ؛ بے جسمیت ؛ ناتراشیدگی ؛ بےترتیبی ۔

Formo- : Formic کا جزو ترکیبی جو کیمیائی ناموں کے ساتھ آتا ہے ۔

Formula : (n) [L.dim. of 'forma'.] (۱) الفاظ کی مقررہ ترتیب یا نشست ۔ (۲) تعریف ؛ کسی اصول کا اعلان ۔ (۳) کسی خاص موقع پر زبان سے ادا کرنے کے لئے کوئی بیان ۔ (٤) ایسا قاعدہ جس پر بغیر سمجھ عمل کیا جائے ۔ (۵) بول ؛ مروجہ عقیدے ؛ دستور ۔ (٦) نسخہ ؛ ترکیب ؛ فارمولا ؛ ضابطہ؛ گُر ۔ (۷) ایسا اصول جو اختلاف مقاصد و آراء میں موافقت پیدا کرے ۔ (۸) (ریاضی) الجبرائی علامات میں قاعدہ یا اصول ؛ ضابطہ۔ (۹) (کیمیا) علامات کے ذریعے سے کسی مادے کے اجزائے ترکیبی کا اظہار ۔ (۱۰) بعض حقائق کا بذریعہ علامات و اعداد نقشہ یا جدول بنانا ۔ (۱۱) عام سائنسی استعمال میں علامات؛ واشکال کا مجموعہ جو حقائق کے کسی سیٹ کا اختصار پیش کرتا ہو ۔

Dental formula : دودھ پلانے والے جانوروں کے دانتوں کی ترتیب یا ایک مختصر خاکہ جس میں اُفقی خط کے ذریعہ دانتوں کی اوپری اور نچلی قطاروں میں دانتوں کی تعداد مندرج ہوتی ہے ۔

Diplomatists are seeking a formula : مدبرین ایک درمیانی شکل تلاش کر رہے ہیں (تاکہ اختلاف آراء کو دور کیا جاسکے) ۔

Formulation : (n) ضابطہ بندی ؛ ضابطہ سازی ؛ ضابطہ بنانا یا ضابطہ کا رتبہ دینا ؛ قاعدہ سازی ؛ دستور سازی ؛ انضباط ؛ تنظیم ؛ ترتیب ؛ منضبط اظہار یا پیش کش۔

Formulism : (n) مروجہ عقائد کا ماننا؛ عقیدہ پرستی ؛ رسم پرستی ؛ اصول و ضوابط کی سخت پابندی ؛ اصول و ضوابط پر انحصار ہونا ؛ رسوم و عقائد سے چپکا رہنا ؛ نیز نظام ضوابط ؛ ضابطیت ؛ سلسلہ ضوابط۔

Formulist : (n) مروجہ عقائد کوماننےوالا یاجو کسی اصول کا اعلان کرے یا کسی ضابطے کو مانے ؛ اصول و ضوابط کا پابند ؛ رسوم و عقائد سے چپکا رہنے والا۔

Formulistic : (a) ضابطہ کی طرف رجحان رکھنے والا ؛ اصول و ضوابط کی پابندی کا میلان رکھنے والا۔

Formulization : (n) انضباط ؛ ضابطہ بنانے کا عمل ؛ ضابطہ سازی ؛ ضابطہ میں ظاہر کرنے یا پیش کرنے کا عمل۔

Formulize : (v) ضابطے میں لانا ؛ منضبط کرنا ؛ ضابطہ بنانا ؛ ضابطوں میں ظاہر کرنا یا پیش کرنا۔

Formyl : (n) (کیمیا) فارمك ایسڈ کا مفروضہ جزو مستقل (C H O) فارمائل۔

Fornical : (a) [L.'fornicem.] محراب نما چیزوں یا اعضا سے متعلق۔

Fornicate : (v) [L.'fornicat-'.] (۱) غیر منکوحہ عورت کےساتھ زنا کرنا ؛ زنا کرنا ؛ مقاربت جنسی کرنا ؛ زنا کا مرتکب ہونا ؛ حرام کاری کرنا ؛ بدکاری کرنا ؛ چھنالا کرنا ؛ ناکتخدا مرد و عورت کا بالارادہ مجامعت کرنا ۔ (۲) (مجازاً) بتوں کی خاطر خدا کو چھوڑ بیٹھنا ؛ بت پرستی کرنا۔

Fornicate/Fornicated : (a) [L.'fornicatus'.] محراب نما ؛ محرابی؛ جھکا ہوا ؛ خمیدہ ؛ قوس نما ؛ قوسی؛ اوپر سے جھکا ہوا ؛ محراب دار ؛ (خاص کر نباتیات میں) پتے وغیرہ کا۔

Fornication : (n) [late L.'fornicationem'.] (۱) مرد اور عورت کے درمیان مجامعت (جو بہ رضا و رغبت کی جائے) (عموماً غیر شادی شدہ مرد یا غیر شادی شدہ عورت کے ساتھ)-(۲) زنا ؛ بد کاری ؛ حرام کاری ؛ چھنالا ؛ جندہ بازی ۔ (۳) (مجازاً) بتوں کی خاطر خدا کو چھوڑ دینا ؛ بت پرستی ؛ صنم پرستی ۔

Formular : (a) [F.'formulaire'.] (۱) باقاعدہ ؛ باضابطہ ؛ درست شکل میں ؛ مناسب ؛ صحیح ۔ (۲) کسی ضابطے یا فارمولے کایا اُس سے متعلق ؛رسوم وضوابط سے چپکا ہوا (شخص)۔

Formular : (n) کوئی منظور یا معین شکل ؛ ضابطوں کا مجموعہ؛ مجموعہ ضوابط؛ اصولوں یاضابطوں کےتحت پیش کیا ہوا بیان ؛ مقررہ ضابطے یا ضوابط کی حامل کوئی دستاویز جس کے مطابق کوئی کام کیا جاتا ہو ؛ وضع ؛ خاکہ ؛ نقشہ ؛ قسم ؛ طرح ؛ نوع۔

Formularistic : (a) اصول وضوابط سے متعلق ؛ بااصول ؛ باضابطہ ؛ باقاعدہ ؛ جو اصول وضوابط کےتحت ہو یا جس سےاصول وضوابط کا اظہارہوتاہو ۔

Formularize : (v) ضابطہ بنانا ؛ ضابطہ کی شکل میں لانا ؛ فارمولے میں ظاہر کرنا ؛ قاعدے یا ضابطے کےتحت لکھنا یا بولنا ؛ باضابطہ کرنا ؛ باضابطگی بخشنا ؛ باقاعدہ کرنا یا بنانا ۔

Formularization : (n) ضابطہ بنانے کا عمل یا طریقہ ؛ ضابطہ بنانے، ضابطے کی شکل میں لانے یا ضابطگی بخشنے کا عمل۔

Formulary : (n) (۱) ضابطے کا مجموعہ ؛ دستور نامہ ؛ دستور العمل ۔ (۲) اصولوں یا مقررہ بیانات یا عقائدی یا نسخوں کا مجموعہ ۔ (۳) کوئی دستاویز یا کتاب جس میں مقررہ اصول یا نسخے مندرج ہوں ؛ (خصوصاً عقائد یا مذہبی مراسم کےمتعلق) ۔ (٤) مجموعہ عقائد و دستور العمل حقوقی ۔ (۵) ضابطےیا ضوابط کی حامل کوئی دستاویز جس کےمطابق کوئی کام کیا جاتا ہو ۔

Formulary : (a) [F.'formulaire'.] فارمولے جیسا ؛ ضابطے کی نوعیت کا ؛ ضابطوں یا اصولوں کا یا اُن سے متعلق پابند ضوابط ؛ رسوم و ضوابط سے چپکا ہوا (شخص) ۔

Formulate : (v) (۱) ضابطے کا رتبہ دینا یا ضابطہ بنانا ۔ (۲) اصول کی صورت میں کسی امر کو ظاہر کرنا۔(۳) باقاعدہ یا معمولی طریقے پر (صورت میں) کسی چیز (یا امر) کو پیش کرنا ۔ (٤) تنظیم کرنا ؛ درست کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ منضبط کرنا ؛ منظم کرنا ؛ ضابطے کی شکل میں ۔ (۵) کسی معینہ اور منظم بیان کی صورت میں ترتیب دینا یا پیش کرنا ۔

Fornication : (n) [f.'fornicatus'.] (تعمیرات) طاق سازی ؛ محراب سازی ۔

Fornicator : (n) [f.fornicate : V.] جندہ باز ؛ زنا کار ؛ حرام کار؛ بدکار؛ زانی ؛ جو (غیر شادی شدہ ہو)۔

Fornicatress : (n) زانیہ ؛ زن زنا کار ؛ زنا کار عورت ؛ چھنال ؛ بدکار عورت (بالقصد زنا کرنے والی غیرشادی شدہ عورت)؛ فاحشہ؛رنڈی ؛ کنواری زانیہ ؛ ناکتخدا زناکار عورت (جس نے غیر شادی شدہ مرد سے مجامعت کی ہو)۔

Fornix : (n) [L.] (۱) محراب نما کو نی چیز؛ قوسیہ ۔ (۲) (تشریح) دماغ کی محراب نما ساخت یا شکل ۔(۳) (نباتیات) کاسہء گل کی مختصر سی درازی ۔ (٤) (صدف) گھونگے کے وسط میں ابھرے ہونےحصے کے نیچے کا کھوکھلا یا خول نما حصہ ۔

Forpass : (v) (۱) پیچھے جانا ؛ پیچھے کی طرف جانا ۔ (۲) پیچھے ہو جانا ؛ گذر جانا ؛ گذر کر پیچھے ہوجانا؛ گذشتہ یا رفتہ بن جانا؛ ماضی ہوجانا ۔

Forpine : (v) (متروک) کھُلادینا؛ لاغر کر دینا؛ دُبلا کر دینا ؛ کمزور کر دینا ۔

Forined : (a) (متروک) فاقوں کا مارا ؛ جوفاقہ کرتے کرتے سوکھ گیا ہو ؛ کمزور و ناتواں ہوگیا ہو ۔

Forrader : (adv) [colloq. pronunc. of forwarder.] زیادہ آگے ؛ مزید آگے ؛ نسبتاً زیادہ آگے ؛ بہت آگے ۔

Forsake : (v) [OE.'forsacan'.] (۱) چھوڑبیٹھنا؛ ترک کر دینا ؛ کسی چیز سے قطع تعلق کر لینا ؛ چھوڑ دینا ۔ (۲) کسی کو اپنی مدد، ہمدردی یا دوستی سے محروم کر دینا ۔(۳) ترک کردینا ؛ دست بردار ہو جانا؛ بالکل چھوڑ دینا ؛ خود کو الگ کرلینا؛ ہٹ جانا ؛ منہ موڑ لینا ۔

Forsaken : (a) چھوڑا ہوا ؛ متروک ؛ ویران ؛ غیر آباد ؛ اُجاڑ؛ سنسان ؛ تنہا چھوڑا ہوا ؛ اکیلا چھوڑا ہوا ؛ الگ کیا ہوا ؛ علیحدہ کیا ہوا ۔

Forsakenly : (adv.) متروک طورپر ؛ ویران ہو کر ؛ غیر آباد ہو کر ؛ تنہا ہو کر ؛ الگ ہو کر ۔

Forsakenness : (n) ویرانی ؛ غیر آبادیت ؛ اُجاڑپن ؛ اکیلاپن ؛ تنہائی علاحدگی ؛ متروکیت ۔

Forsaker : (n) چھوڑنےوالا ؛ ترک کرنے والا ؛ تارک (شاذ)

Fros and againsts : موافقت ؛ اور مخالفت میں ۔

Forslow/Foreslow : (v) [OE.'forsla'wian'.] (۱) دھیما پڑ جانا؛ سست ہو جانا؛ بےحس یا کم حس ہوجانا ؛ سستی یا کاہلی سے چھوڑ بیٹھنا؛ کھودینا؛ یا برباد کر دینا ؛ لیت ولعل کرنا ؛ التوا میں رکھنا ؛ درنگ کرنا ؛ تاخیر کرنا ؛ تاویل کرنا ؛ ٹال مٹول کرنا؛ (متروک) ۔(۳) سست کر دینا ؛ دیر گزر بنادینا ؛ متاخر کردینا ؛ مزاحم ہونا ؛ روکنا ؛ باز رکھنا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ سدّ راہ ہونا؛ خارج ہونا ؛ حائل ہونا ؛ روڑی اٹکانا ؛ خلل انداز ہونا ؛ (متروک)۔

Forsooth : (n) ہاں میں ہاں ملانے والا ؛ ہر بات کو حقیقی اوربلاشبہ کہنے والا ؛ بناوٹی باتیں کرنے والا ؛ ظاہرداری برتنے والا ؛ ظاہر دار ۔

Forsooth : (adv.) درحقیقت ؛ فی الحقیقت ؛ صحیح طور پر ؛ سچائی سے ؛ بلاشبہ (ہمیشہ طنزاً استعمال ہوتا ہے)۔

Forsooth : (v) رسماً پیش آنا ؛ رسمی برتاؤ کرنا ؛ ظاہر داری برتنا ؛ کسی کو طنزاً کیوں ، بلاشبہ کہنا ۔

Forspeak/Forespeak : (اسکاٹستان) جادو کرنا ؛ سحر کرنا ؛ موہنا ؛ رجھانا ؛ لُبھانا ؛ فریفتہ کرنا ۔

Forspend/Forespend : (v) [OE.'forspendan'.] پوری طرح صرف کر ڈالنا ؛ بالکل ختم ہو جانا یا کردینا؛ از کار رفتہ ہو جانا ؛ کثرت استعمال سے بالکل گھِس جانا یا گھِس ڈالنا ؛ فرسودہ کر دینا یا ہو جانا ؛ گھِس کر مٹا دینا ؛ یا مٹ جانا ؛ خستہ ہو جاناَ یا کرنا ؛ تھکا دینا ؛ عاجز کر دینا ۔

Forspent : (a) تھکا ہوا ؛ ماندہ ؛ تھکا ماندہ ؛ درماندہ ؛ عاجز ؛ خستہ ؛ از کار رفتہ ؛ فرسودہ ؛ گھِسا پِٹا ۔

Forstall : دیکھو Forestall

Forswear : (v) [OE.'forswerian '.] (۱) انکاری قسم کھانا؛ حلفاً دست بردار ہو جانا ؛تو بہ کرنا (قسم کھاکر کسی چیز، بات یا عمل کو) ترک کرنا؛ تج دینا؛ چھوڑ دینا ؛ (ترک وطن وغیرہ کی) قسم کھا نا ۔ (۲) حلفاً یا حتمی طور پر انکار کرنا یا طلاق دینا ؛ حلفاً رد کر دینا یا تسلیم نہ کرنا ؛ حتمی طور پر قطع تعلق کرنا ۔(۳) جھوٹی قسم کھانا؛ دروغ حلفی کرنا ؛ دروغ بیانی کرنا ؛ جھوٹا حلف لینا ؛ دروغ حلفی کا مرتکب یا مجرم

ہونا ۔ (٤) (کسی بات کی) جھوٹی قسم کھانا ؛ قسم توڑنا ؛ نقض حلف کرنا؛ حلف وغیرہ لینے کے بعد بےوفائی کرنا ؛ قسمیہ اطاعت سے منحرف ہوجانا ؛ ترک وفا کرنا ؛ نمک حرامی کرنا ۔

To forswear oneself : دروغ حلفی کرنا ؛ جھوٹا حلف اُٹھانا ۔

Froswearer : (n) جھوٹی قسم کھانے والا ؛ دروغ حلفی کرنے والا ؛ دروغ حلفی کا مرتکب ؛ حلفیہ عہد کا توڑنے والا ؛ نقض حلف کا مجرم ۔

Forsworn : (a) جس نے جھوٹا حلف اُٹھا یا ہو ؛ دروغ حلفی کیا ہو ؛ جھوٹی قسم کھایا ہوا ۔

Forswornness : (n) دروغ حلفی ؛ جھوٹی بات کا حلف؛ جھوٹی قسم ؛ جھوٹا حلف ؛ دروغ بیان ۔

Forsythia : (n) [from Forsyth (1737-1804) English botanist.] پودے کی ایک جھاڑی دارجنس کا نام جس پر موسم بہار میں چمکیلے زرد اور گھنٹی نما پھول آتے ہیں ۔

Fort : (n) [F.] (١) مستحکم مقام (عموماً عمارت یا فوجی عمارت کا سلسلہ) ؛ قلعہ ؛ گڑھی ؛ حصہ گڈھ ؛ قلعہ بند یا محفوظ مقام ؛ دفاعی یا حفاظتی مقاصد سے قلعہ بنی ہوئی کوئی جگہ جو عموماً خندق ؛ پُشتے اور دورے یا مورچے سے گھری ہوتی ھے اور جس پر محافظ فوج تعینات ہوتی ھے ؛ سنگر ؛ استحکام ۔ (٢)(امریکا) تجارتی مرکز (جو پہلے قلعہ بند ہوا کرتا تھا)۔

Fortalice : (n) [med. L. 'fortalitia'.] (متروک شاعری) قلعہ ؛ گڑھی ؛ (جدید معنوں میں) چھوٹا سا قلعہ یا قلعہ کے باہر استحکامات کا ایک چھوٹا سلسلہ؛ چھوٹا قلعہ ۔

Forte : (n) [F.fort.] (١) کسی شخص کی استعداد ؛ قابلیت ؛ کوئی خاص اخلاقی و دماغی قوت ۔ (٢) کوئی ایسی قوت یا حقیقت جو کسی کو ممتاز کرتی ہو؛ نیز شاہکار ۔ (٣) تلوار کا پھل قبضے سے وسط تک (نیز مجازاً)۔

Forte : (a) [IT.] (١) (موسیقی کی ہدایت) بلند (آواز، سُر وغیرہ) ۔ (٢) بلندی یا تیزی (آواز وغیرہ کی)۔

Forte : (n) (موسیقی) بلندی یا تیزی (آواز وغیرہ کی) بلند سُر ؛ بلند آواز ؛ بلند آواز والا ٹکڑا (نغمہ کا)۔

Forte : (adv.) بلندی یا تیزی سے ۔

Forte forte : (a) [Abbrev. f. ff.] بہت بلند یا تیز (آواز، سُر وغیرہ)۔

Forte-Piano : (a&adv.)[Abbrev. fp.] (موسیقی کی ایک ہدایت) بلند اور فوراً ہی پست ۔

Forte-Piano : (n) Piano Forte کا ابتدائی نام ۔

Forth : (adv.) [OE.'ford'.] (١) آگے کی طرف ؛ آگے ۔ (٢) (وقت) آج سے آگے؛ آج کےبعد؛ آئندہ ۔ (٣) (مرکب صورت میں) اب کے بعد سے ؛ اس دفعہ کےبعد سے ۔ (٤) پیش نظر ؛ نظر میں ۔ (٥) گھر سے باہر؛ آگے؛ منبالے دور؛ قیام گاہ سےپرے یا باہر ۔

And so forth : ازیں قبیل ؛ اسی طرح ؛ وغیرہ ؛ ازیں طور ۔

From this time forth : اسوقت سے ؛ آج کے دن سے (ہمیشہ تک)۔

Hence forth : اب کے بعد سے ؛ اس دفعہ کے بعد سے ۔

So far forth : اس حد تک ۔

So far forth as : کسی حدتک ؛ خواہ کتنا ہی ہو ۔

So forth : علی ہٰذا ؛ اسی طرح سے؛ ازیں قبیل ۔

To cast forth : گھر سے نکال دینا ؛ خارج کر دینا ؛ نکال کر پھینک دینا ۔

To sail, issue forth : کشتی میں روانہ ہو جانا یا گھر سے نکل کر روانہ ہونا ۔

Forth : (Prep.) آگے ؛ آگے کی طرف ؛ مزیدبرآں ؛ اس سے آگے ۔

Back and forth : آگے پیچھے ؛ پس و پیش ۔

Right forth : ٹھیک آگے ؛ سیدھا آگے کی طرف ؛ آگے کی طرف ؛ خط مستقیم میں ۔

To bring, come, show forth : آگے آنا؛ لانا؛ لاکر دکھانا ۔

Forth-: (Comb.) سابقہ جس سےانگریزی میں اسماء بنائے جاتے ہیں ۔

Forth of : (١) (کسی چیز یا جگہ کے) اندر سے ؛ میں سے ؛ سے ۔(٢) باہر (مثلاً بیرون ملک)۔ (٣) (کسی

مجموعے) میں سے ۔ (٤) (کسی حد سے) پرے ؛ باہر ؛ دور ۔ (٥) (کسی شخص یا چیز) سے ۔ (٦) بوجہ ؛ بہ سبب ۔ (٧) (شہر وغیرہ سے) ایک مقررہ فاصلے پر ۔ (٨) متجاوز ؛ منحرف (کسی ضابطےوغیرہ سے) (اب صرف شاعری اور خطابت میں مستعمل ہے) ۔

Forth rights and meanders : (n) راستی اور پیچ و خم؛ صفائی اور الجھاؤ (ملے ہوئے) ۔

Forthcome : (v) [OE.] آگے آنا ؛ سامنے آنا ؛ نزدیک ہونا ؛ پیش آنا ۔

Forthcoming : (a) (١) وہ چیز یاواقعہ جو عنقریب آنےوالا ہو ؛ پیش آنے والا ہو ؛ بہت قرین قیاس ہو ؛ قریب آنے والا ۔

Forthgoing : (n) پیش رفت ؛ پیش قدمی ؛ آگے جانے، بڑھنے، یا گھر سے نکلنے کا عمل ۔

Forthgoing : (a) (شاذ) پیش قدمی کرنے والا؛ آگےبڑھنے وا لا؛ پیش پیش رہنے والا؛ سرگرم ؛ پر جوش ۔

Forthputting : (n) (١) بڑھاؤ بہ نمو ؛ اشاعت ؛ پھیلاؤ ؛ پیش کش ؛ "بیان" آگے بڑھنے یا سامنے آنے کا عمل ؛ پیش پیش رھنے کا عمل ؛ ظاہر کرنے یا بیان کرنے کا۔ (٢) (امریکا) زبردستی مخل صحبت ہونے والا کردار؛ خواہ مخواہ دخل اندازہونے والا کردار ۔

Forthputting : (a) آگے بڑھنے یا خود کو آگے رکھنے والا ؛ خصوصاً پیش پیش رہنے والا ؛ گستاخ ؛ شوخ ؛ چالاک ؛ چلتا ہوا ؛ ڈھیٹ ؛ خواہ مخواہ دخل اندازہونے والا ؛ زبردستی گھس جانے والا ؛ زبردستی مخاطب کرنے والا ؛ مخل صحبت ہونے والا ۔

Forthright : (adv.) (١) سچائی سے ؛ صفائی سے ؛ کھرے پن سے ۔ (٢) براہ راست ؛ بلاواسطہ طور پر ؛ سیدھے طور سے؛ فوراً ؛ اسی وقت ۔

Forthright : (a) (١) سیدھا (جانا) بخط (مستقیم اَجانا) ۔ (٢) (مجازاً) صاف گو ؛ اٹل ؛ غیرمذبذب فیصلہ کن ؛ چست ؛ عاقل ؛ ہوشیار ؛ بلا کسی تمہید یا پیچ و خم کے ؛ براہ راست گفتگو کرنے والا؛ براہ راست مطلب کی بات کرنے والا ؛ بےجھجھک ؛ بے خوف ۔

Forthright : (n) : راہ مستقیم ؛صراط مستقیم ؛ سیدھاراستہ ؛ راہ راست (نیز مجازاً) ۔

Forthrightness : (n) صفائی؛ سچائی ؛ کھراپن ؛ صاف گوئی ؛ سیدھا پن ؛ جس میں پیچ و خم نہ ہو ۔

Forthward/-wards : (adv.) [OE.'ford weard.] (١) (متروک) آگے کی طرف ؛ آگے ؛ سامنے ؛ پیش ۔ (٢) مستقبل میں ؛ آئندہ ۔

Forthward/-wards : (a) دیکھو Forward : (a)

Forthwith : (adv.) فوراً ؛ بغیرتاخیر کے؛ فی الفور؛ بلاوقفہ ؛ بلا تامل ؛ بےدرنگ ۔

Fortieth : (a) [OE.'feowertigoda.] (١) چالیسواں ؛ چہلم ؛ چہلمین ۔ (٢) چالیسواں حصہ ۔

The fortieth man : چالیسواں شخص ؛ چالیس اشخاص میں سے ایک ۔

Fortieth part : (n) چالیسواں حصہ ؛ یک چہلم ۔

Fortifiable : (a) قابل استحکام ؛ لائق قلعہ بندی یا مورچہ بندی ؛ مستحکم بنائے جانے کے قابل ۔

Fortification : (n) [L.'fortificationem'.] (١) استحکام ؛ مستحکم کرنا ؛ مضبوط کرنا ؛ مضبوطی یا استحکام بخشنے کا عمل ؛ قلعہ بندی ؛ فصیل بندی ۔ (٢) شراب کو الکحل سے ملا کر تیز و تند بنانا۔ (٣) (فوج) استحکامات مہیا کرنے اور بنانے کا عمل ؛ طریقہ یا فن ۔ (٤) (جمع) استحکامات ؛ دفاعی (سامان، وتعمیر وغیرہ) ؛ سامان دفاع ؛ دیواری مٹی کے پشتے ؛ مینار وغیرہ ۔ (٥) ذہنی یا اخلاقی طور پرمضبوط و مستحکم بنانے کا عمل ۔ (٦) (کیمیا) تند سازی (شراب) ۔

Fortification agate : (n) ایک قسم کا عقیق ؛ نیم شفاف جوہردار قیمتی پتھر کی ایک قسم ۔

Fortifier : (n) قلعہ بندی کرنے والا ؛ فصیلیں ، خندقیں ، مورچے وغیرہ تعمیر کرنے والا ؛ مستحکم بنانے والا ؛ استحکامات کی تعمیر کرنے والا ؛ حامل ؛ مددگار؛ مؤید ۔

Fortify : (v) [Late L.'fortiticase'.] (١) کسی عمارت یا کسی چیز کی بناوٹ کو مضبوط بنانا ؛ مستحکم کرنا ۔ (٢) کسی چیز یا جسم میں قوت عمل پیدا کرنا ۔ (٣) جسمانی قوت یا قوت برداشت پیدا کرنا ۔ (٤) اخلاقی یا دماغی حیثیت سے قوی بنانا ۔ (٥) ہمت افزائی کرنا ۔ (٦) شراب

کو الکحل سے تیز وتند بنانا ۔ (۷) تصدیق کرنا؛ توثیق کرنا (کسی بیان کی) ۔ (۸) (شہر، فوج یا اپنےلئے) استحکامات بنانا ؛ مہیا کرنا؛ قلعہ شہر وغیرہ بنانا ؛ قلعہ بندی کرنا ؛ فصیلیں ، خندقیں ، مورچے وغیرہ بنانا؛ استحکامات تعمیر کرنا؛ حملے سے بچاؤ کےلئے مضبوط کرنا ؛ سامان دفاع مہیا کرنا ؛ دفاعی سامان سےلیس کرنا ۔ (۹) قابل دفاع بنانا؛ محفوظ بنانا؛ مضبوط کرنا ؛ دفاعی حالت میں لانا ؛ دفاعی صورت بخشنا ۔ (۱۰) دفاعی صورت اختیار کرنا ؛ لائق دفاع ہونا ؛ دفاعی پوزیشن لینا؛ (نیز مجازاً) ۔

Fortissimo : (adv.) [It. supperl. of 'forte'.] (موسیقی کی ہدایت) بہت تیز یا بلند (آواز، سُر وغیرہ) (مخففات FF. F For ; or Fortiss) ۔

Fortition : (۱) مصنوعی لفظ ۔ (۲) دیکھو Sortition ۔

Fortitude : (n) [L.'fortitudo'.] تکلیف یامصیبت میں ہمت یا تحمل ؛ اخلاقی قوت و ہمت ؛ حلم ؛ صبرو شکیبائی؛ بُردباری ؛ ثبات ؛ استقلال ؛ متانت ؛ قوت برداشت ۔

Fortitudinous : (a) حلم ؛ صابر؛ متین ؛ مستقل مزاج؛ بُرد بار؛ اخلاقی قوت و ہمت رکھنے والا ؛ تکلیف یا مصیبت میں ہمت و تحمل سے کام لینے والا ؛ زبردست قوت برداشت کا حامل ۔

Fortlet : (n) چھوٹا قلعہ ؛ گڑھی ۔

Fortnight : (n) [Contr. f. OE. feowertyn night'.] دو ہفتے کی مدت ؛ چودہ راتوں کی مدت ؛ پکھ؛ پکھواڑہ ۔

This day, Monday, etc. fortnight : آج سے دو ہفتے، سوموار کے دن سے دو ہفتے ۔

Fortnightly : (a&adv.) (۱) ہر دو ہفتے کے بعد ایک دفعہ واقع ہونا ؛ ہر دو ہفتے پر ظاہر یا واقع ہونےوالا ؛ پندرہ روزہ ۔

Fortnightly : (adv.) ہر دو ہفتے میں ایک بار ۔

Fortress : (n)[OF.'forteresse'.] فوجی قلعہ؛ خصوصاً مستحکم شہر جس میں زیادہ فوجیں رہ سکتی ہوں ؛ قلعہ بند مقام ؛ فوجی اعتبار سے مضبوط و محفوظ مقام (جدید معنوں میں) ؛ کسی بڑی قوت یا دباؤ کو برداشت کرلینے کی صلاحیت رکھنے والا (شخص یا شے) مستحکم طور پر قلعہ بند شہر ؛ نیز مجازاً ۔

Fortress : (v) (۱) (شاعری) حفاظت کے لئے قلعہ کا کام دینا ؛ قلعہ کی طرح کام آنا ۔ (۲) قلعہ بند کرنا ؛ استحکامات سے آراستہ کرنا ؛ فصیلوں ، خندقوں، مورچوں وغیرہ سےمضبوط ومحفوظ بنانا (خاص کر مجازی معنوں میں) ۔

Fortuitism : (n) یہ عقیدہ کہ قدرتی اسباب یا اتفاقات سے ارتقائی تغیرات پیدا ہوتے ہیں تدبیر سے ؛ (فلسفہ ، دینیات) حادثیت (عقیدہ) ۔

Fortuitist : (n) حادثیت کا ماننے والا ۔

Fortuitous : (a) اتفاقیہ پیدا ہونے والا (واقعہ) ؛ قدرتی اسباب سے پیدا ہونے والا ؛ ہنگامی ؛ اتفاقی ؛ ناگہانی ؛ شُدنی ؛ حادثاتی ۔

Fortuitous circumstances : (n) (تجارت) ناگہانی وجوہات ؛ اتفاقی حالات ۔

Fortuitous concourse of atoms : سالمات کا اتفاقی اجتماع ؛ سالمات کا اتفاقی میل ؛ غیر متوقع اجتماعِ سالمات ۔

Fortuitous event : (n) (۱) قانونی اصطلاح جس کا اطلاق یہ ظاہر کرنے کےلئے کیا جاتا ہے کہ جو کچھ ہوا اس کے اسباب کو روکا نہیں جاسکتا تھا یا دونوں فریقوں میں سے کوئی بھی اسے روکنے پر قادر نہ تھا ۔

Fortuitously : (adv.) اتفاقی طور پر ؛ ہنگامی طور پر ؛ ناگہانی طور پر ؛ حادثاتی طور پر ۔

Fortuitousness : (n) اتفاق ؛ حادثہ ؛ ناگہانی واقعہ ۔

Fortuity : (n) (۱) ہنگامی یا اتفاقی واقعہ ؛ حادثہ ؛ اتفاق ۔ (۲) بغیر نیت اور ارادے کے ہو جانے والی بات؛ حادثہ؛ غیرمنتظرہ ؛ قضاء ؛ غیرمتوقع واقعہ ؛ اتفاقی سانحہ ۔

Fortunate : (a) [L.'fortunatus'.] (۱) خوش بخت ؛ اقبال مند ؛ خوش نصیب؛ کامیاب ؛ بامراد ؛ خوش قسمت؛ خوش ؛ مبارک ؛ نیک ؛ سعید ؛ موافق ؛ شُبھ ؛ مسعود ۔ (۲) مبارک (شخص یا چیز خصوصاً مبارک سیارہ، ستارہ یا نشان) ۔

Fortunate : (n) کوئی مبارک شخص یا چیز ؛ خصوصاً مبارک سیارہ ، ستارہ یا نشان ۔

Fortunate Islands : (n) مغربی سمندر کے فرضی جزائر جہاں نیک مردوں کی روحیں رہتی ہیں ؛ بہشت ارضی؛ مقام علّیین ۔

Fortunately : (adv.) خوش قسمتی سے ؛ خوش بختی سے ؛ کامیابی سے ؛ (بطور جملہء معترضہ) یہ ایک خوش قسمتی کی بات ہے کہ ...۔

Fortunateness : (n) (۱) خوش بختی ؛ خوش قسمتی ؛ خوش نصیبی ؛ کامیابی ؛ کامرانی ؛ بامرادی ؛ اقبال مندی ۔ (۲) نیکی ؛ برکت ؛ سعادت ؛ توافق یا موافقت ۔

Fortune : (n) (۱) قسمت ؛ تقدیر ؛ قضاوقدر ؛ مُقدر ؛ شُدنی ؛ (اچھی یا بُری) قسمت ۔ (۲) قسمت کی دیوی ۔ (۳) اچھا یا بُرا اتفاق جو کسی شخص کو کسی کام میں پیش ائے ۔ (٤) قسمت کا لکھا؛ مقسوم ؛ نوشتہ تقدیر ۔ (٥) خوش حالی ؛ اچھی حالت ؛ دولت؛ دولت مندی؛ خوش بختی؛ خوش نصیبی؛ بامرادی؛ کامرانی؛ اقبال مندی ۔ (٦) (علم النجوم) زہرہ اور مشتری سیاروں کا نام ؛ ستارہء قسمت ۔

Good fortune : خوش قسمتی ؛ خوش نصیبی ؛ برو مندی ؛ اقبال مندی ؛ خوش بختی ؛ خوش حالی ۔

Spent a small fortune on it : اس کام پر خاصی دو لت خرچ کر ڈالی ۔

The fortune of war : جنگ آزمائی ' نتیجہء جنگ ۔

To make a, one's fortune : دو لتمند بننا ۔

To make one's fortune : ترقی کرنا ۔

To marry a fortune : دو لتمند لڑکی سے شادی کرنا ۔

To tell a person his fortune : کسی شخص کو اُس کی قسمت کا حال بتانا (نجوم، رمل، جیوتش وغیرہ کے ذریعہ) ۔

To tell fortunes : قسمت کا حال بتانا (نجوم، رمل، جیوتش وغیرہ کے ذریعہ) ۔

To try one's fortune : قسمت آزمائی کرنا ؛ اپنی قسمت آزمانا ؛ کوئی ایسا کام کرنا جس میں فائدے کا امکان اورخطرے کا اندیشہ دونوں ہوں ۔

Try the fortune of war : جنگ کر کے آزماؤ ۔

Fortune : (v) [L.'fortunare, f. fertuna.] (۱) اتفاقاً واقع ہونا ؛ اتفاقاً پالینا ؛ (دولت) ۔ (۲) کسی کو دولت سونپنا یا دولت میں حصہ لینا ؛ جہیز دینا (شاذ)۔

Fortune-book : (n) قسمت کا حال بتانے والی کتاب ؛ آئندہ ہونے والے واقعات کی نشاندہی کرنے والی کتاب ؛ علم نجوم ، جیوتش ، رمل وغیرہ سے متعلق کتاب ۔

Fortune-hunter : (n) دولتمند بیوی تلاش کرنے والا ؛ شادی کے ذریعہ دولت حاصل کرنے کا خواہشمند ۔

Fortune-tell : (v) قسمت کا حال بتانا ؛ (نجوم، رمل، جیوتش وغیرہ کے ذریعہ) ۔

Fortune teller : (n) جیوتشی ؛ رمّال ؛ نجومی ؛ پیشن گو ؛ قسمت کا حال بتانے والا ۔

Fortune-telling : (n) جیوتشی، رمّال ، منجم وغیرہ کاپیشہ ؛ قسمت کا حال بتانے والوں کا کام یا پیشہ ؛ جوتش ؛ علم رمّال ۔

Fortuned : (a) مخصوص قسمت کا مالک ؛ نیز اقبال مند ؛ دولتمند ۔

Fortuneless : (a) مفلس ؛ بے دولت ؛ بدقسمت ؛ بدبخت ؛ بدنصیب ؛ قسمت کا ہَیٹا ؛ ابھاگا ۔

Forty : (a) [OE.'feowertiz'.] چالیس ؛ ٤٠ ؛ چہل ۔

Forty : (n) (۱) چالیس سال کی عمر ۔ (۲) چالیس ٹن بوجھ لینے کی کشتی جو بادبان یا اسٹیم یا بجلی کی قوت سے چلائی جاتی ھے ۔

After forty : (عمر) چالیس سال کے بعد ۔

Over forty : (عمر) چالیس سال سے اوپر ۔

The forties : کسی صدی یا کسی کی زندگی کے چالیس اور پچاس کے درمیان والے سال ۔

The forty : چالیس ارکان پر مشتمل بعض مخصوص تنظیموں یاجماعتوں کا لقب ؛ جمہوریہ وینس میں مختلف عدالتوں کا ؛ فرانسیسی اکادمی اور(کبھی کبھی) لندن کی رائل اکادمی آف آرٹس (Royal Academy of Arts) کا ۔

Forty-first : (n) اکتالیسواں ۔

Forty-five : (n) ١٧٤٥ء اور اُس سال کی وہ بغاوت جو جیکوبائٹ (Jecobite) فرقہ کے لوگوں نے کی تھی ۔

The forty five : دیکھو Forty-five

Forty penny nail : (n) اتنی بڑی کیل کہ اگر دیسی چالیس کیلوں کو تولا جائے تو کل وزن چالیس پونڈ ہو ۔

Forty winks : (n) مختصر نیند ؛ تھوڑی دیر سوجانا (خصوصاً کھانے کے بعد) ؛ غنودگی ؛ قیلولہ ۔

Fortyeth : (a&n) چالیسواں ۔

The roaring forties : جنوبی بحر اوقیانوس ؛ بحر الکاہل اور بحر ہند کے وہ طوفانی حصے جو چالیس اور پچاس ڈگری جنوبی عرض البلد کے مابین واقع ہیں جہاں انتہائی تیز اور پُرشور مغربی ہَوائیں چلتی ہیں۔

Forum : (n) [L.] (۱) اجتماع عامہ کامقام جہاں بازار لگتاھو ؛ چوک ۔ (۲) وہ مقام جہاں عدالتی کاروائی کی جاتی ھو (قدیم روما میں) ۔ (۳) عام مباحثوں کی جگہ ؛ عدالت ؛ قانونی عدالتیں ؛ مجلس مباحثہ ۔

In the forum of conscience : ضمیر کی عدالت (کسی امر کے حق وناحق کا اپنے ضمیر سےفیصلہ کرنا) ۔

Law of the forum : کسی مخصوص عدالت یا اُس کے حلقہ٭ اختیار کے قانونی ضوابط ۔

Forwake (d) : (a) خستہ و کوفتہ ۔

Forwander : (v) (اب متروک یا اسکاتستانی) گھوم گھوم کر اپنے آپ کو تھکا دینا ؛ خستہ کر دینا ؛ کسل مند کر دینا ؛ بیزار کر دینا ؛ تنگ یا عاجز کر دینا؛ دور دراز تك مارا مارا پھرنا؛ دور دور تك اِدھراُدھر پھرنا ؛ کافی دورتك سیروگشت کرنا ۔

Forward : (a) [OE. for (e) weard.] (۱) سب سےاگلے حصے سے متعلق؛ سامنے ؛ آگے کا ۔ (۲) جہاز کے اگلےحصے سے متعلق ۔ (۳) جو سامنے ھو ؛ پیش؛ پیش رس ؛ آگے کا نیز باہر کا (واپسی میں برعکس) ۔ (۳) آئندہ پیداوار کے متعلق ؛ متعلق بزمانہ٭ مستقبل ۔ (٤) بڑھا ھوا یا جو تکمیل یا پختگی کی طرف بڑھ رہا ھو ؛ مکمل اور پختہ ھونے والا ؛ مکمل حالت یا کیفیت میں، پہلے ؛ قبل ؛ جلد خاص کر پیش خبرانہ ؛ پیش گو ۔ (٥) (نباتات ، غلہ ، موسم سے متعلق) قبل از وقت ؛ وقت سے پہلے ۔ (٦) تیار؛ آمادہ؛ مستعد؛ حاضر ؛ چست ؛ بر محل ؛ بر وقت ؛ فوری ؛ شائق ؛ شوقین ؛ اشتیاق رکھنے والا ؛ متمنی ؛ بےقرار ۔ (۷) ذہین اور سمجھ دار (عمر کے لحاظ سے) ۔ (۸) گستاخ ؛ شوخ ؛ دلیر ؛ متکبر ؛ بیباك؛ جری ؛ چالاك ؛ چلتا ھوا ؛ شیخی باز ؛ بے شرم ؛ من چلا ؛ بد تمیز ؛ بے حجاب ۔ (۹) پیش رس ؛ قبل از وقت ؛ نشو و نما یافتہ ؛ قبل از وقت پھولنے پھلنے والا ۔ (۱۰) (شخص سے متعلق) آگے بڑھا ھوا یا بڑھا یا ھوا ؛ اعلیٰ ؛ ترقی یافتہ ؛ آخری ؛ نہایت ؛ سخت ؛ شدید ؛ (جدید معنوں میں) جارحانہ ؛ حملہ آورانہ ؛ نا گوار ۔

And so forward : And so forth دیکھو

Backwards and forwards : آگے پیچھے ؛ پس و پیش ۔

Can't get any forwarder : اس سے آگے نہیں بڑھ سکتا ؛ مزید ترقی نہیں کرسکتے ؛ (بول چال میں عموماً بجائے Forwarder کے For order) ۔

From this day (time,etc.) forward : آج سے مسلسل آئندہ ؛ اب سے آئندہ ۔

Send him forward : اس کو آگے بھیجو؛ پہلے بھیجو ۔

The forward horizon : (بحری اصطلاح) آگے کی طرف ؛ سیدھے سامنے کی طرف ۔

To bring forward : کسی چیز پر توجہ دلانا ؛ کسی چیز کو پیش کرنا ۔

To carry forward : آگے لئے جانا ؛ حساب کی میزان کو ایك صفحہ سے دوسرے صفحہ پر لے جانا ۔

To come forward : بڑھ کر آگے آنا ؛ کسی کام کے کرنے پر آمادگی ظاہر کرنا؛ کسی کا م کو آگے بڑھ کر کرنا ؛ آگے بڑھنا ۔

To date forward : پہلے سے آئندہ کی کوئی تاریخ ڈال دینا ؛ لکھ دینا ؛ (مقرر کر دینا) (تجارتی فرمائشوں یا بینك کے چیکوں کی تاریخ) ۔

To go forward : آگے کی طرف بڑھتے جانا ؛ بڑھتے جانا؛ ترقی کرتے جانا ؛ آگے جانا ۔

To look forward : آگے دیکھنا ؛ زمانہ آئندہ کا اندازہ کرلینا ؛ پیش بینی کرنا ؛ اُمید رکھنا ؛ ذوق و شوق کے ساتھ انتظار کرنا ۔

To play forward : (کرکٹ) آگے بڑھ کر کھیلنا؛ گیند جب دور گرے تو بڑھ کر اُس کو مارنا ۔

To put forward : اپنے کو بہت نمایاں کرنا ؛ اپنا بیان پیش کرنا ؛ برجستہ نمودار کرنا ۔

To rush forward : آگے کی طرف تیزی سے دوڑنا ۔

Forward : (adv.) (۱) زمانہ آئندہ کی سمت میں ؛ مسلسل آگے کی طرف ۔ (۲) اس رخ جدھر کو منہ ہو؛ سامنے کی طرف ۔ (۳) آگے کی طرف مسلسل حرکت کرتےہوئے ؛ آگے کو ؛ سیدھے کی طرف ؛ ناک کی سیدھ ۔(٤) محاذ پر؛ نمایاں حالت میں؛ (نظر میں) سامنے کو ۔ (٥) کسی کام یا عہدے کےلئےاپنی خدمت پیش کرتےہوئے۔(٦) (بحری) جہاز کے آگے حصے میں ، پر وغیرہ ۔ (۷) آگے بڑھتے ہوئے ؛ ترقی کرتے ہوئے ۔ (۸) آئندہ یا قبل حوالہ کرتے ہوئے یا ادا کرتے ہوئے ۔ (۹) ایسی حالت یا صورت میں جو دوسرے سے پرے یا دور ہو ؛ (وقت) مستقبل میں ؛ آئندہ کے طور پر ۔

Forward : (n) (۱) جو چیز کسی چیز کی حرکت کی سمت میں واقعہ ہو۔(۲) (فٹ بال، ہاکی) ان کھلاڑیوں میں سے ایک کھلاڑی جو آگے بڑھ کر کھیلتے ہیں ؛ فور وارڈ ؛ آگے کھیلنے والا ؛ فاروارڈ لائن پر کھیلنے والا ؛ بیک کا ضد یا مخالف ۔

Forward : (v) (۱) مدد کر کے آگے بڑھانا ؛ آگے بڑھنے میں مدد کرنا ؛ بڑھنا ؛ ترقی دینا ؛ ترقی کی رفتار تیز کرنا یا رفتار بڑھا دینا ؛ تیزتر کرنا ؛ درجہ بڑھانا ؛ فروغ دینا ؛ تقویت دینا ؛ ترقی دینا۔ (۲) (خطوط وغیرہ کو) ایک پتہ پربھیجنا۔ (۳) مال یا سامان وغیرہ کو روانہ کرنا ۔ (٤) پودے کا جلدی بڑھنا ؛ پودے کا تیزی سے بڑھنا ۔ (٥) دور منزل مقصود تک بھیجنا ؛ بعید منزل تک بھیجنا ؛ دور تک ۔ (٦) (اکثر بے پروائی سے، بے قاعدہ طورپر) روانہ کرنا ؛ بھیجنا ؛ انجام دینا ۔ (۷) (جلد سازی) (ٹانکی ہوئی کتاب کو) سادہ جلد کو رکھ کر جلد مکمل کرنے کےلئے تیار کرنا ۔

Forward action : (n) (میکانیات) سیدھا عمل ۔

Forward area : (n) پیش علاقہ ۔

Forward contract : (n) آئندہ پیدا وار کا ٹھیکہ جو پیداوار کےوقت سے پہلے کرلیا گیا ہو ۔

Forward movement : (n) سیاسی یا قومی (وغیرہ) اصلاح و ترقی کے آگے بڑھنے کی رفتار (تحریک)۔

Forward path : (n) آگے بڑھنے کا راستہ ۔

Forward play : (a) کرکٹ میں آگے بڑھ کر کھیلنے کا ایک طریقہ۔

Forward purchase : (n) آگاؤ خرید ؛ خرید مستقبل ۔

Forward reading : (n) (طبیعیات) پیش خواں ۔

Forward sale : (n) آگاؤ فروخت ؛ فروخت مستقبل ۔

Forward school/-party/- opinions : (n) انتہائی یا بڑھے ہوئے خیالات رکھنے والی جماعت۔

Forward transaction : (n) (تجارت) آگاؤ سودا ۔

Forwarder : (n) آگے بڑھانے والا ؛ فرستندہ ؛ محل کنندہ ؛ بھیجنے والا ؛ مال یا سامان وغیرہ کو بھیجنے والا یا روانہ کرنے والا۔

Forwarding : (n) (۱) مدد کر کےآگے بڑھانے، آگےبڑھنے میں مدد کرنے، بڑھانےو ترقی دینے، تیزتر کرنے، مال کو روانہ کرنے، دورتک بھیجنے کا عمل۔ (۲) (جلد سازی) پہلے سے سی ہوئی کتاب پر سادہ جلد رکھنے کا عمل اور تکمیل کےلئے اسے تیارکرنا۔ (۳) توصیفی معنوں میں جیسے : F. Room ۔

Forwarding agent/-merchant : (n) وہ شخص جس کا کام جہاز پر مال اُتارنے اور چڑھانے کا کام ہو یا مال وصول کرنے اور ترسیل کرنے کا کام ہو ؛ مستعدی حمل و نقل۔

Forwarding letter : (n) (انتظامیہ) ترسیلی خط ۔

Forwardly : (adv.) تیزی سے آگےبڑھتے ہوئے ؛ چالاکی سے؛ مستعدی سے ؛ ہوشیاری کے ساتھ ؛ برمحل طریقے پر؛ فوری طورپر؛ گستاخانہ؛ بے شرمی سے ؛ بدتمیزی سے ۔

Forwardness : (n) تیزی ؛ چالاکی سے؛ مستعدی ؛ قبل ازوقت پختگی؛ پیش رسی ؛ شوخی ؛ بدتمیزی ؛ برمحلی ۔

Forwards : (۱) دیکھو Forward ۔(۲) Forwards) کا اظہار متعین سمت کےلئے ہوتا ہےجبکہ دوسرے سمتوں سے امتیاز کرنا ہو)۔

Forwearied : (a) (۱) دیکھو Forworn ۔ (۲) (متروک) تھکا ہوا ؛ پست۔

Forweary/Foreweary : (v) (متروک) اکتا دینا ؛ ناک میں دم کر دینا ؛ بیزار کر دینا ؛ تنگ یا عاجزکر دینا ؛

تھکنا ؛ تھکادینا ؛ (زندگی سے) سیر ہو جانا ؛ تنگ آجانا۔

**Forworn : (a)** فرسودہ ؛ خستہ ؛ واماندہ ؛ ماندہ ؛ تھکا ہوا ؛ زوال یافتہ ؛ بگڑا ہوا ؛ سڑا ہوا ؛ خراب شدہ ؛ پرانا ؛ معمر ؛ سن رسیدہ۔

**Forzando : (adv.) [It. f.'forzare'.]** (موسیقی) زور سے ؛ قوت سے ؛ فوری قوت سے۔

**Fossa : [L.]** (تشریح) اتھلا نشیب ؛ پایاب گہرا ؛ کم عمیق ؛ گڑھا ؛ کھائی ؛ خندق ؛ غار ؛ کھڈ ؛ خلا ؛ جوف ؛ سوراخ ؛ قعر۔

**Fossane : (n) [F.'foussa'.]** نیولے، راسوں کی ایک قسم یا ایک قسم کا مشک بلاؤ جو مڈغاسکر میں پایا جاتا ہے۔

**Fosse : (n) [late L.'fossatum'.]** (۱) خندق ؛ غار ؛ کھائی ؛ اتھلا نشیب ؛ پایاب گڑھا ؛ ندی ؛ نالا ؛ بدرو۔ (۲) دھنسا ہوا جنگلا ؛ سطح کے نیچے بیٹھا ہوا احاطہ ؛ ڈوبا ہوا احاطہ۔

**Fosse : (n) [L.'fossa'.]** (۱) زیادہ طویل اور کم چوڑی نالی (خندق ، نہر خصوصاً فوجی استحکامات کی) جھری ؛ لیکھ ؛ کھائی ؛ نشیب ؛ گڑھا ۔(۲) (قلعہ بندی) خندق ؛ کھائی ۔(۳) (تشریح) قعر ؛ غار ؛ کھڈ ؛ اتھلا نشیب ؛ ہڈی کا خم۔

**Fossed : (a)** خندق نما ؛ کھائی سے گھرا ہوا ؛ نشیب سے بھرا ہوا۔

**Fossette : (n) [F.]** (۱) چھوٹا غار ؛ چھوٹی کھوہ ؛ چھوٹی وادی ؛ خندق ؛ چھوٹا گڑھا ۔ (۲) ہلکی لہر ؛ ہلکورا ۔ (۳) (مرضیات) کھلی ہوئی قرنیہ (آنکھ کے لئے ڈھیلے کا بیرونی پردہ) کا ایک چھوٹا اور مرکزی حصہ گہرا ہوتا ہے۔(٤) (طب) قریحہ۔

**Fossick : (v) [fustral.]** (۱) (بازاری) ڈھونڈنا ؛ تلاش کرنا ؛ چھان مارنا ؛ کھوجنا ؛ کھود کر تلاش کرنا ۔ (۲) (معدنیات) کھاڑیوں ، درازوں میں یا ان کارخانوں میں جو بند ہوچکے ہیں سونا تلاش کرنا۔

**Fossicker : (n)** تلاش کرنےوالا ؛ ڈھونڈنے والا ؛ چھان مارنے والا ؛ جویندہ ؛ کھاڑیوں میں سونا تلاش کرنے والا؛ سونے، چاندی کے لئے کان کی تلاش کرنے والا ؛ متجسس ؛ متلاشی ۔

**Fossil : (a) [L.'fossils'.]** (۱) کھود کر حاصل کی ہوئی (شے) زمین میں مدفون شدہ ۔(۲) پتھر میں بدلا ہوا ۔ (۳) جس کا تعلق قدیم زمانے سے ہو ؛ قدیم جس کے اندر مزید ترقی کی گنجائش نہ ہو ۔ (٤) جانور اور درخت وغیرہ کے آثار جو قدیم زمانے (قبل تاریخ زمانہ) کے ہیں (عام طور پر اسم میں استعمال ہوتا ہے توصیفی معنی میں) ۔ (٥) معدنی مادوں کے ساتھ استعمال ہوتا ہے جیسے F. capal, cork وغیرہ ۔ (٦) سنگوارہ شدہ ؛ متحجر شدہ ۔

**Fossil : (n)** مدفون ؛ دبی ہوئی چیز ؛ جو چیز کھود کر نکالی جائے ؛ کوئی چیز جو زمین کے طبقوں میں دبی ہوئی ملے اور جس کی بناوٹ میں کم و بیش کوئی کیمیائی تغیر پیدا ہو گیا ہو اورمعلوم ہو سکے یہ کسی اگلے زمانے (قبل تاریخ زمانہ) کے دریافت یا جانوروں کے ؛ بقیہ آثار ہیں ؛ فوسل ؛ سنگوارہ ؛ متحجر شے ۔

**Hunting for fossils :** زمین میں دبی ہوئی قدیم اشیاء کی جستجو کرنا ۔

**Words are fossil thoughts :** الفاظ درحقیقت مدفون خیالات ہیں ؛ اندر دبے ہوئے خیالات الفاظ کی شکل میں ظاہر ہوتے ہیں ۔

**Fossil ape : (n)** (تاریخ) متحجر بندر۔

**Fossil boms/-shellls/-ivory : (n)** کھود کر نکالی ہوئی قدیم ہڈیاں ، ڈھانچے، گھونگے؛ ہاتھی دانت وغیرہ ۔

**Fossil fuel : (n)** (شاذ) زمین میں دبا ہوا ایندھن (جو زمین سے نکلے)۔

**Fossil-ore : (n)** سنگوارہ دار ؛ لال کچا لوہا ۔

**Fossil remains : (n)** متحجر آثار ۔

**Fossiliferous : (a)** جس کے اندر پتھر میں بدلی ہوئی چیزیں (Fossil) ہوں ؛ سنگوارہ دار؛ فوسل دار؛ رکازی ۔

**Fossilism : (n)** پتھر میں بدلی ہوئی چیز کا سائنٹفک مطالعہ (شاذ) نیز مدفون یا پتھر میں بدلے ہوئے ہونے کی حالت ۔

**Fossilist : (n)** (اب شاذ) سنگوارہ شناس ؛ فوسل شناس ؛ ماہر معدومیات ۔

**Fossilization : (n)** وہ عمل یا حالت جب کوئی چیز Fossil بن رہی ہو؛ تحجر؛ تبدیل بہ سنگوارہ؛ فوسلیت؛ ارکاز ؛ رکازیت۔

**Fossilize:** (v) پتھر میں تبدیل کرنا یا ہونا؛ سخت وصلب ہونا؛ متحجر ہونا ؛ مشکل بنانا؛ سخت بنانا؛ قدیم بنانے کا سبب ہونا ؛ کہنہ اور پرانا کرنا یا بنانا ؛ بے جان کرنا ۔

**Fossilogy :** (n) (ارضیات) اُحفوریات ؛ فوسلیت ۔

**Fossor :** (n) [L.] قدیم کلیسا کا ایک افسر جس کے ذمہ مُردوں کو دفن کرنا تھا ؛ گور کَن ؛ قبر کَن ؛ مامور دفن ۔

**Fossorial :** (a) [L.'fossorius'.] (۱) (حیوانیات) زمین میں سوراخ کرکے گھسنے والا؛ (جانور) زیر زمینی ۔ (۲) بھٹ میں گھسنے والا ؛ (رہنے والا) ؛ کھودنےوالا ۔ (۳) جس (چیز) سے زمین کے اندر سوراخ کیا جاتا ہے ۔ (٤) کھودنے کی صلاحیت ؛ استعداد رکھنے والا ؛ بل یا بھٹ ؛ میں کھودنے والا ؛ حفّار ۔

**Fossorial :** (n) زمین میں سوراخ کرکے گھُسنے والا جانور ؛ حفّار جانور ۔

**Fossorial adaptation :** (n) زیر زمین توافق ۔

**Fossula :** (n) [L.dim of fossa.] چھوٹی کھائی ؛ چھوٹا خندق ؛ چھوٹا غار ؛ اتھلا نشیب ؛ (خاص کر تشریح اور حیوانیات میں) فوسلچہ ؛ (تشریح) حُفیرہ ۔

**Fossulate :** (a) [L.fossula.] (تشریح اور حیوانیات) محدود لمبی نالی ؛ لمبی تنگ نالی ؛ لمبی تنگ خندق یا گڑھا ۔

**Foster :** (n) [E.'fo'ster'.] (۱) غذا ؛ قوت تغذیہ ؛ طعام ؛ خوراک ؛ پرورش ؛ پالن ۔ (۲) جس کارشتہ خون کی شرکت سےنہ ہو بلکہ دودھ پلانے یا پرورش کرنے کی وجہ سے قائم ہو یا جو ایسا سمجھا جائے ۔ (۳) سرپرستی ؛ حمایت ؛ ولایت؛ حفاظت؛ امانت ؛ محافظت ؛ نگرانی ؛ رضاعی ۔ (٤) اولاد ؛ بال بچہ؛ نیز رضاعی بچہ؛ لے پالک ؛ بچہ (جو کھلائی کے سپرد ہو) ۔

**At foster :** پرورش کے لائق ؛ سرپرستی کے قابل ۔

**Foster :** (v) [OE.'fo'strian.] (۱) محبت کےساتھ پرورش کرنا؛ حفاظت کرنا؛ پالنا؛ پوسنا؛ کھلانا؛ غذاپہنچانا؛ پرورش کرنا ؛ قوت پہنچانا ؛ نیز مجازاً ۔ (۲) سینا (انڈے کو) ؛ گرم رکھنا (سینے سے چمٹا کر) ۔ (۳) نشو و نما میں اعانت کرنا؛ ترقی دینا؛ (احساسات کو) دل میں پالنا ؛ رکھنا ۔ (٤) حالت کا موافق ہونا ۔ (٥) دائی گیری کرنا؛ بچّے کو دودھ پلانا؛ کھلائی کا کام کرنا ؛ خدمت کرنا؛ فروغ دینا؛ تیمارداری کرنا ۔ (٦) حفاظت سے خبرگیری کرنا ؛ پالنا پوسنا ۔

**Foster-brother :** (n) [OE.'foster-brodor'.] کوکلتاش ؛ دودھ بھائی ؛ دودھ شریک بھائی ؛ برادر رضاعی ۔

**Foster-child :** (n) [OE.'fostercild'.] رضاعی بچہ ؛ لے پالک ؛ پرورش یافتہ بچہ ؛ بچہ (جو کھلائی کے سپرد ہو) ۔

**Foster-city :** (n) غیر ملکی شہر ۔

**Foster-daughter :** (n) لےپالک بیٹی ؛ رضاعی بیٹی ؛ دودھ شریک بیٹی ۔

**Foster-father :** (n): (۱) رضاعی باپ ؛ اتکہ ؛ دودھ شریک باپ وہ شخص جو کسی لڑکے کی پرورش یا دیکھ بھال کی ذمہ داری باپ کی طرح کرتا ہو ۔ (۲) نرس کا شوہر ؛ شوہر دایہ ۔

**Foster home :** (n) (سماجیات) پرورش گاہ ؛ پرورش خانہ ؛ پالن گھر ۔

**Foster-mother :** (OE.'fo'ster. fo'stormoder.] رضاعی ماں ؛ دودھ پلائی ماں ؛ دایہ ؛ انّا ؛ وہ عورت جو کسی دوسرے کے بچے کو یا تو متبنیٰ بناکر یا پرورش پرداخت کے لئے لاتی ہے ۔

**Foster-nurse :** (n) نرس ؛ جو دوسرے بچے کو اپنا بنالیتی ہے ؛ متبنیٰ بنانےوالی نرس ۔

**Foster-parent :** (n) رضاعی والدین ؛ رضاعی ماں یا باپ ۔

**Foster-sister :** (n) رضاعی بہن ؛ کو کل ہمشیرہ ؛ کوکہ ؛ دودھ شریک بہن ۔

**Foster-son :** (n) رضاعی لڑکا ؛ پسر رضاعی ؛ پُسپالک ؛ متبنیٰ ۔

**Fosterage :** (n) (۱) دودھ پلانا ؛ دایہ گیری ؛ پرورش ؛ پرورش کرنے ، دیکھ بھال کرنے کا کام ۔ (۲) دایہ اور دودھ پلائی کو نوکر رکھنے کا دستور ۔ (۳) دیکھ بھال ، پرورش کرنے کی جگہ یا آفس ۔ (٤) پسر رضاعی ہونے کی حالت ۔ (٥) پالنے ، پوسنے ، خبر گیری کرنےکاعمل ۔ (٦) (سماجیات) رضاعیت ۔

Fosterer : (n) پرورش کرنے والا ؛رضاعی ماں باپ ؛ پالنے، پوسنے والا ؛ دیکھ بھال کرنےوالا ؛ نگراں ؛ محافظ ؛ دایہ گیری کرنے والا ؛ نشو و نما میں اعانت کرنےوالا (کسی چیز سے) (اینگلواپرش میں) رضاعی بھائی ؛ دودھ شریک بھائی ۔

Fosteringly : (adv.) حوصلہ افزائی کرتےہوئے؛ پرورش کرتے ہوئے؛ دیکھ بھال کے طور پر؛ دودھ پلانے کے انداز میں ؛ دایہ گیری کے طور پر ۔

Fosterling : (n) [OE.'fo'storling'.] (۱) رضاعی بچہ ؛ وہ بچہ جس کو دودھ پلایا جاتا ہو (ماں کے علاوہ کسی اور عورت کا) ۔ (۲) وہ بچہ جو کسی شخص کی حفاظت میں ہو ؛ نگاہ داشتہ ؛ لے پالک ۔

Fostress : (n) پرورش کرنے والی ؛ دیکھ بھال کرنےوالی ؛ دودھ پلانے والی ؛ انّا ؛ دایہ گیری کرنےوالی ۔

Fother : (n) [OE.'foder'.] (۱) بھار؛ وزن ؛ بوجھ؛ بھرتی ؛ لادی ؛ بوجھا ؛ بوجھ کی وہ مقدار جو عموماً لادی جاتی ھے (خصوصاً اشیاء کی) ؛ کھیپ کا مقررہ ۔ (۲) چھکڑا بھر ؛ گاڑی بھر ؛ کھیپ ؛ ڈھیر ؛ انبار ؛ تودہ ۔ (۳) (ایک مقررہ وزن) سیسہ؛ سرب وغیرہ میںساڑھے اُنیس کوارٹر ویٹ کوئلہ وغیرہ میں $\frac{1}{2}$ ۱۷ کوارٹر ویٹ ۔

Fothe/fodder : (v) [Du.voederen.] (۱) (جہاز سازی) بادبانی کو اوکم (پرانی رسیوں کے سن) یا سن یا سوت کی رسی سے گھنے طور پر چھپانا (تاکہ پانی اس میں نہ ٹپکے اور محفوظ رھے) ۔ (۲) دراز یا سوراخ کو اس طریقے سےروکنا ۔

Fother/Fodder : (n) (جہاز رانی) وہ سامان جس سے دراز یا سوارخ کو بند کیا جائے ۔

Fou : (a) [Sc.] پئے ہوئے؛ سرشار ؛ مست ؛ متوالا ؛ مخمور ۔

Foudroyant : (a)[Fr.'fudrwayan'.] (۱) رعد آسا ؛ صاعقہ دار ؛ خیرہ کرنےوالا ؛ گرجتا ھوا ؛ برقی ناگہانی ؛ کانوں کو سُن کر دینے والا ؛ ہوش غائب کر دینے والا ؛ نیز چکا چوند کرنے والا؛ چوندھیا دینے والا ؛ خاطف ۔ (۲) (مرضیات) ایک قسم کی بیماری جو اچانک اور تیزی سے متشدد شکل اختیار کرلے ۔

Fougasse : (n) [F.] ایک چھوٹی کان جو ٦ سے ١٢ فٹ گہری ہو اور پاؤڈر یا صدف سے بھری ہو ۔

Fought : (a) [pa. pple.of fight (v).] Fight دیکھو

Foughten : Fouth کا متبادل ۔

Foul : (n) [OE.'ful'.] (۱) وہ شے جو گندی ، نجس اور میلی ہو ؛ گندی چیز؛ نجس چیز ؛ بدبودار شے ؛ غلیظ شے ؛ سڑی ہوئی چیز ؛ کوئی چیز جو غلط اورناجائز ہو ۔ (۲) جانور اور بھیڑ کے پاؤں کی ایک بیماری نیز کتے کے پاؤں کی ایک بیماری ۔ (۳)تصادم ؛ الجھاؤ ؛ رکاوٹ؛ (خاص کر گھوڑے کی سواری ، کشتی رانی ، بھاگ دوڑ یا کھیل میں) ۔ (٤) (بیس بال) غلط ضرب ؛ بے کارضرب یا مار ؛ فضول ہٹ ۔ (٥) (جہاز کا تلا) جس پر سمندر کی گھاس وغیرہ لپٹ گئی ہو ۔

Foul : (a) [OE.'ful'.] (۱) نہایت مکروہ ؛ بے انتہا بدبو دار ؛ سخت نفرت انگیز ؛ جسمانی طور پرگھناؤنا۔ (۲) گدلا ؛ میلا ؛ گندہ ؛ نجس ؛ غلیظ ؛ سخت کریہہ ؛ بدبو سے بھرا ھوا ؛ (لاش) بیماری کا نشان؛ کثیف کیچڑ سےبھرا ھوا ؛ میلا کچیلا؛ آلائش؛نجاست سے ۔ (۳) جو حواس خمسہ کےلئے تکلیف دہ ھو ؛ نفرت انگیز ؛ بدبو دار ؛ سڑا ھوا ؛ مکروہ ؛ مُضر صحت (چیز) ؛ مخرب اخلاق (بات) ۔ (٤) جس میں مُضر، فاسد، زہر آلود مادہ موجود ھو ۔ (٥) رکا ھوا ؛ بند ؛ اڑنڈا لگایا ھوا ؛ رکاوٹ والا ھو ؛ مزاحمت کیا ھوا ؛ دم رکاھوا ؛ پھندا پڑا ھوا ؛ گلےمیں پھنساھوا ؛ روڑے اٹکایا ھوا ۔ (٦) اخلاقی حیثیت سے گندہ؛ فحش؛نفرت انگیز۔ (۷) گالی بکنےوالا؛ بدزبان؛ (گفتگو) فحش ؛ گندا ؛ خلاف تہذیب (غیر مکمل بیہودہ؛ بے حیائی کا ۔ (۸) کریہہ منظر؛ بدصورت ؛ بد شکل ؛ منہ پھٹ ؛ بد کلام ؛ شرمناک ؛ ذلیل ؛ فضیحت ناک ؛ باعث ذلت ؛ موجب رسوائی ۔ (۹) (اسپورٹنگ اور کھیل کود) ناجائز؛ اصول کےخلاف؛ قاعدے کےبرخلاف؛ بےقاعدہ ؛ بے ضابطہ ؛ بے انصاف ؛ بےترتیب ؛ خلاف معمول ؛ ناواجب ؛ بے جا ؛ نیز کھلاڑی کےلئے ۔ (۱۰) (غذا) ادنیٰ ؛ گھٹیا ؛ معمولی ؛ موٹا کھُردرا ؛ میلا ؛ چکنا ؛ غلیظ ؛ کثیف ؛ مکروہ (کھانا)؛ بیکار؛ بو دار؛ متعفن؛ سڑاند ؛ نفرت انگیز ؛ ناپاک ؛ پلید ؛ گندہ ؛ سڑا ھوا ؛ گلا ھوا ۔ (۱۱) (مرضیات) (زبان کا) (وہ کانٹے) جو بیماری کی حالت میں زبان پر جم جاتے ہیں ۔ (۱۲) (مچھلی وغیرہ کےلئے)انڈے دیا ھوا؛ بچے پیدا کیا ھوا ۔ (۱۳) (موسمیات) ناموافق ؛ ناسازگار ؛ مخالف ؛ نم اور طوفان خیز ؛ باد و باراں ۔ (١٤) (ھَوا) مخالف ؛ ضد ؛ اُلٹا ۔ (١٥) (اصول و ضوابط زبان) سخت ؛ درشت ؛ کرخت؛ ناپسندیدہ ؛ ناگوار ؛ ناہموار ؛ ناملائم؛ ناتمام ؛ نامکمل ؛ شدید ؛ زور کا ؛ تندوتیز ؛ ہیجانی ؛ والہانہ ۔ (١٦) (جہاز سازی) (Clear) کی

ضد) ؛ جال میں پھنسا ہوا ؛ اُلجھا یا ہوا یا اُلجھا ہوا ؛ دشواری میں ڈا لا ہوا ؛ پیچیدہ کیا ہوا ؛ زیر بار کردہ ؛ حیران کیا ہوا ۔

**Fair or foul :** کسی نہ کسی طرح ؛ جائز یا ناجائز ؛ کسی صورت سے ۔

**Rope is foul :** رسی اُلجھی ہوئی ہے ؛ رسی میں الجھے پڑگئے ہیں ۔

**The foul fiend :** شیطان ؛ ابلیس ؛ مردود ۔

**Through fair and foul :** ہر حال میں ؛ بہر حال ؛ جو بھی گذرے ؛ جو کچھ پیش آئے ۔

**To hit him foul :** بے قاعدہ مار دینا ؛ بدنیتی سے مارنا ۔

**To fall foul of /To run - :** ٹکر کھانا ؛ لڑجانا ؛ اختلاف ہونا ؛ جھگڑا ہوجانا ؛ (دو شخصوں کے درمیان) ۔

**To play one foul :** کسی سے دھوکا بازی کرنا؛ فریب دینا ؛ جُل دینا ۔

**To run foul of :** ٹکراجانا(کسی شخص یا چیز سے) ۔

**Foul : (v) [OE.'fulian'.]** (۱) ناپاک کرنا یا ہوجانا ؛ گندہ ہو جانا ؛ میلا ہونا ؛ کثیف ہونا ؛ نجس ہونا یا کر دینا ؛ غلیظ کرنا ؛ آلودہ کرنا ؛ نجس کرنا؛ ناپاک کرنا ؛ ملوث کرنا ۔(۲) جہاز کے لنگر یا لوہے کے تار کو اُلجھا دینا ؛ جام کر دینا ؛ ہلاک کر دینا ؛ روک دینا ۔(۳) (ریلوے لائن ، سلسلہء آمدورفت یا جو رستہ کو) روک دینا ؛ راستہ کو بند کرنا؛ آمدورفت کی گنجائش باقی نہ رکھنا ۔ (٤) اُلجھ جانا ؛ اُلجھ کر رہ جانا ۔ (٥) خراب ہو جانا ؛ بیکار ہو جانا ؛ اُڑجانا ؛ بند ہو جانا (مثلاً بندوق کی نالی کا) خراب کر دینا؛ گندہ کردینا؛ جرم ؛ گناہ یا بےآبروئی میں آلودہ کر دینا ؛ بے آبروئی کر دینا ۔ (٦) تذلیل کرنا ؛ بے عزتی کرنا ؛ رسوا کرنا ؛ ذلیل کرنا ؛ بے آبرو کرنا ؛ عصمت دری کرنا ؛ بدنام کرنا ؛ داغ لگانا ؛ دھبّے لگانا ۔(۷) عنایت ومرحمت کا برتاؤ موقوف کرنا؛ جا ہ و منصب چھین لینا؛ باعث شرمندگی، موجب بدنامی یا موجب رسوائی ہونا ۔ (۸) بد صورت بنانا ؛ بدشکل بنانا ؛ چہرہ خراب کرنا ؛ بد نما کرنا ؛ شکل بگاڑنا ؛ ہیئت آلودہ کرنا ۔(۹) (جہاز کی تہ کو) روکنا ؛ بند کرنا ؛ مسدود کرنا ؛ روکاوٹ ڈالنا ؛ سدِ راہ ہونا ؛ مسدود کرنا یا بنانا؛ روڑے اٹکانا ۔ (۱۰) ٹکرا جانا؛ (کسی شخص یا چیز سے) ؛ متصادم ہونا ۔(۱۱) کھیل کود) ناجائز طور پر معاند یا مخالف کے سلوک کرنا یا برتاؤ کرنا؛ بےقاعدگی سے دشمن کو قابو میں رکھنا ؛ بےضابطہ طور پر مخالف کو مارنا یا وار کرنا ۔ (۱۲) (بیس بال) غلط گیند کو ضرب لگالنا ؛ خراب گیند کو مارنا ۔

**To foul play :** دھوکہ دے کر نقصان پہنچانا ؛ مارڈالنا ۔

**Foul : (adv.)** (۱) بری حالت میں ؛ گندی یاخراب حالت میں (مچھلیوں کے متعلق جب وہ انڈے دیتی ہوں یا دے چکی ہوں) ۔ (۲) بے قاعدہ طریقے سے ؛ نہایت مکروہ طریقے سے؛ نفرت انگیز طورپر؛ شرمناک حالت میں ؛ نامعقول طور پر ؛ بےحیائی کے ساتھ ؛ نجس طور پر ؛ غلیظ انداز میں ۔

**Foul air : (n)** زہریلی ہوا ۔

**Foul bill of health : (n)** ایک سرکاری پروانہ جو کشتی کے کپتان کو دیا جائے جس میں اس بات کی تصدیق ہو کہ جہاز میں کسی کو متعدی بیماری نہیں ہے ۔

**Foul bill of lading : (n)** (تجارت) ناقص جہاز بلٹی ۔

**Foul blow/-stroke : (n)** ناجائز ضرب (کھیل میں) ؛ کھیل کے قواعد کے خلاف ضرب ۔

**Foul bottom : (n)** (جہاز سازی) قعر دریا اگر چٹانی ہو ؛ یا تباہی و بربادی محفوظ (نیز جہاز) کائی سے بھری ہوئی تہ ۔

**Foul brood : (n)** ایک مرض جو شہد کی مکھیوں کو ہوتا ہے ۔

**Foul coast : (n)** ترائی ، ریتی یا چھوٹے ہیپا سے محصور ۔

**Foul copy : (n)** وہ تحریرجس میں بہت سی کاٹ چھانٹ کی گئی ہو ۔

**Foul deed : (n)** فعل شنیع ؛ عمل قبیح ؛ ناپاک فعل ۔

**Foul fiend : (n)** پرلے درجے کا بدمعاش ؛ شیطان ۔

**Foul ground : (n)** دیکھو Foul bottom

**Foul gun-barrel : (n)** بندوق کی رکی ہوئی یا بند نال (جس میں مٹی وغیرہ گھُس گئی ہو) ۔

Foul language : (n) سخن زشت ؛ کلمات زشت ؛ بُری بات ؛ بدزبان ؛ فحش کلام ۔

Foul linen : (n) میلا کپڑا (یا کپڑے) ؛ گندہ کپڑا ۔

Foul motive : (n) ارادہ فاسد ؛ مقصد فاسد ۔

Foul-mouthed : (a) بد زبان ؛ بد دہن ؛ ہرزہ گو ؛ بیہودہ گو ؛ بےعفت؛ فحاش؛ خلاف تہذیب بولنے والا؛ گندے الفاظ بکنے والا ؛ بے ادب ؛ بد کلام ؛ گندہ دہن ؛ دشنام آمیز ؛ فحش کلام ؛ فحش زبان ؛ غیر مہذب زبان ۔

Foul mouthedness : (n) بدزبانی؛ بد کلامی ؛ بد دہنی ؛ فحش زبانی ؛ بد کلامی ؛ بیہودہ گوئی ؛ ہرزہ گوئی ؛ فحش کلامی ؛ بےعفتی ؛ فحاش ۔

Foul play : (n) کھیل میں نازیبا حرکت ؛ بے قاعدہ کھیل ؛ بےضابطہ کھیل ؛ کھیلنے کا ناجائز طریقہ ؛ بےایمانی کا کھیل ؛ حیلہ بازی ؛ تلبیس ۔

Foul proof : (n) بہت سی غلطیوں سے بھرا ہوا ۔

Foul riding : (n) خلاف قاعدہ گھوڑے کی سواری ؛ گھوڑے کی سواری کے قواعد کے خلاف کوئی طریقہ اختیار کرنا ۔

Foul talk : (n) بد گوئی ؛ بد زبانی ۔

Foul thief : (n) شیطان ؛ ابلیس ؛ عزازیل ۔

Foul-tongued : (a) بد زبان ۔

Foul water : (n) گندہ پانی ۔

Foul wheather : (n) طوفانی موسم ؛ خراب موسم ۔

Foul wind : (n) باد مخالف ۔

Foulard : (n) [F.] (۱) ہلکا اورنرم ریشہ ۔(۲) ملے ہوئے ریشم اور سوت کا کپڑا ۔ (۳) اس کپڑے کا بنا ہوا رومال ۔

Foully : (adv.) [OE.'fullice'.] (۱) قابل نفرت طریقہ پر ؛ بےرحمی اور سنگ دلی کے ساتھ ؛ بےایمانی اور بدمعاشی کے ساتھ؛ مکروہانہ ؛ شریرانہ ۔ (۲) بیجا توہین کر کے ۔ (۳) غیر منصفانہ ؛ بے قاعدگی کے ساتھ ؛ بے ضابطہ طور پر ۔ (٤) مہیبانہ ؛ وحشت انگیز طور پر ؛ بھیانک طور پر ۔ (٥) رذیلانہ ؛ مکروہانہ ؛ حقیرانہ ؛ قابل نفرت طریقے پر ۔ (٦) دردناک طور پر ؛ سفاک طور پر ؛ بے دردی کے ساتھ ؛ الم انگیز طریقے پر ۔ (۷) دغا سے ؛ دھوکے سے ؛ غداری سے ۔(۸) فحش الفاظ میں ؛ گندے طریقے سے ؛ بےحیائی سے؛ نجس طور پر؛ بیہودہ ۔(۹) توہین آمیز طور پر ؛ ہتک آمیز طور پر ۔

Was foully murdered : بےرحمی سےقتل کر دیا گیا ۔

Foully slandered : (a) بیجا طریقے پر بدنام کر کے توہین کی گئی ؛ بے ایمانی سے بدنام کیا گیا ۔

Foulness : (n) [ME.] (۱) گندہ ؛ آلائش؛ ناپاك ؛ نجس؛ غلیظ ؛ کثیف ہونے کی صفت یا حالت ۔ (۲) آلودگی ؛ آلائش ؛ گندگی ؛ عفونت ؛ ناپاکی ؛ نجاست ؛ خراب مادہ ؛ مادہ فاسد ؛ نفرت انگیز بدمعاشی ؛ شرارت ؛ بدی ؛ سخت دلی ؛ کارخلاف قاعدہ ۔

Foumart : (n) [ME.'fulmard'.] (۱)نیولے کی قسم کا ایک جانور جس سے بدبو آتی ہو ؛ یوروپی پولی کیٹ (حیوانیات) جنگلی بلی ۔ (۲) (مجازاً) حقیر ؛ ذلیل (انسان) ۔(۳) اس جانورکا چمڑا یا کھال ۔

Foumart-dog : (n) نیولے کی قسم کے جانور کا شکار کرنے والا کتّا ۔

Found : (n) [F.'fonder'.] (دھات کی) آمیزش کا عمل ۔

Found : (n) [Sc.] بنیاد؛ اساس ۔

Ill founded : غلط ؛ بے بنیاد ؛ بے اصل ۔

Is founded in justice : (یہ بات)انصاف پر مبنی ہے ۔

Well founded : صحیح ؛ یقینی ؛ مستحکم ؛ معقول ۔

Found : (n) اُجرت کے علاوہ مفت طعام و قیام ۔

Found : (v) [L.foundare] (۱) (تعمیرات) بنیاد رکھنا؛ ڈالنا ؛ بنانا؛ تعمیر شروع کرنا ( محل یا شہر کی ) ۔ (۲) قائم کرنا ؛ بنا کرنا ؛ (خصوصاً وہ چیز جو کچھ روپیہ وغیرہ وقف کر کے قائم کی جائے)؛ کسی سخت زمین پر قائم کرنا ۔(۳) ابتدا کرنا؛ شروع کرنا ؛ اساس قائم کرنا ؛ تاسیس کرنا (انجمن یا ادارہ) ۔(٤) بنیاد ہونا ؛ بنیاد کے طور پر ؛ کام آنا ؛ پہلا معمار ہونا ۔(٥) کسی

چیز کے اقسام کو ترتیب دینا ۔ (٦) وضع کرنا (قواعد، قانون وغیرہ) ۔ (٧) کسی بنیاد پر قائم کرنا (لفظ up on کے ساتھ) کسی احوال کی تائید کرنا ۔ (٨) دلائل پر بھروسہ کرنا ؛ حصر کرنا ؛ بنیاد قائم کرنا(بحث مباحثہ یا گفتگو کی) ۔ (٩) (مجازاً) ابداع کرنا؛ اختراع کرنا ؛ پہل کرنا ۔ (١٠) وقف کرنا ؛ (جائدادوغیرہ کو) (کسی کو) حقوق و مراعات دینا ۔

**Found : (v) [F.'fondre'.]** (١) (دھات کو) گلانا اور ڈھالنا ؛ دھات گلا کر کوئی چیز تیار کرنا؛ ڈھالنا (پگھلی ہوئی دھات کا کسی شکل میں ) ۔ (٢) (شیشے کےسامان کو) پگھلانا ؛ بہت تیز حرارت سے پگھلانا یا پگھلنا ۔ (٣) گلا کر بنانا (دھات یا شیشے کی اشیاء کو) ؛ بھٹی میں گلاکر بنانا (شیشے کی اشیاء کو) ۔

**Foundation : (n) [L.'fundationem'.]** (١) بنا ؛ بنیاد کا عمل ؛ بنیاد پڑنے کا عمل یا حالت ؛ نیو ۔ (٢) مستقل بنیاد پر تاسیس (خصوصاً ایسے ادارے کی جس کےبانی نے مالی عطیہ دیا ہو یا وقف کیا ہو)؛ ایسا ادارہ مثلاً خانقاہ ، کالج ، مدرسہ، اسپتال وغیرہ جسے (یا جس کے طلباء و متعلقین کو) موقوفہ عطیہ یا اس کی آمدنی سے فائدہ اُٹھانے کا حق حاصل ہو ؛ موقوفہ ادارہ ۔ (٣) ٹھوس زمین یا بنیاد یا اساس (مصنوعی یا قدرتی) جس پر کوئی عمارت قائم ہو (یعنی عمارت کے سب سے نیچے کا حصہ) ۔ (٤) بنیاد ؛ اصول ؛ جس پر کسی چیز کی بنیادرکھی جائے؛ جس پر کوئی چیزبنائی جائے ۔ (٥) کوئی جسم، چیز یا زمین جس کے اوپر دوسرے حصے بنائے جائیں یا قائم کئے جائیں مثلاً وہ سخت اور مضبوط لباس جس پر بقیہ لباس بنایا جاتا ہو ؛ کاڑھنے کے کام میں ابتدائی ٹانکے ۔ (٦) کسی ادارے کا قیام اوراُس کے اخراجات کےلئے مستقل اوقاف ۔ (٧) وہ چیز جو کسی وقف کے ذریعہ قائم ہو ۔ (٨) وقف ؛ خوبیوں سے مزین ۔ (٩) لباس یا کپڑے کو سخت کرنے کا عمل ۔

**On the foundation :** کسی موقوفہ کالج یا ادارے کے اراکین سے متعلق ؛ کسی بنیاد پر ۔

**Report has no foundation :** یہ خبر بے بنیاد ھے ۔

**To base religion on a moral foundation :** مذہب کو اخلاقی بنیاد پر قائم کرنا ۔

**Foundation exclusion clause : (n)** (تجارت) بنیاد خارجہ دفعہ ۔

**Foundation-muslin : (n)** وہ سخت گوندلگاھوا کپڑاجو عموماً زنانہ لباس یا ٹوپی کے حصوں کو سخت بنانے کےلئے اندر ڈالا جاتا ھے ؛ بُکرم ۔

**Foundation-school : (n)** مدرسہ اوقاف ؛ کالج یا مدرسہ جس کےمتعلق کوئی وقف یا خیراتی عطیہ مقرر کیاگیا ہو ۔

**Foundation stone : (n)** (١) بنیادی پتھر ؛ بنیاد کے پتھروں میں سے ایک پتھر ۔ (٢) سنگ بنیاد (خصوصاً جس کو بہت تکلفات کے ساتھ نصب کیا گیا) ؛ نیز مجازاً ۔

**Foundation stop : (n)** (١) ایک آرگن روک جس کے پائپ پیانو کےتار کے ہم سُر ہوں یا اس کے آٹھ سُروں میں سے ایک یا کئی درجے اونچے یا نیچے ہوں ۔ (٢) بنیادی فلو (منہ سے بجائے جانے والے ساز یا باجے میں نلکی کے اندر کا شگاف یا راستہ) ؛روک میں سےایک (بانسری روک کے برعکس) ۔

**Foundational : (a)** بنیادی ؛ اساسی ؛ اصول ۔

**Foundationer : (n)** مدرسہ اوقاف کا طالب علم ؛ وقف خور (وقف کی آمدنی سے پرورش پانے والا) ؛ وظیفہ خوار ۔

**Foundationless : (a)** بے بنیاد یا بے اساس ؛ بغیر بنیاد کا ۔

**Founded : (a)** بنیاد رکھا ہوا ؛ بنیاد پڑا ہوا ؛ بنیادرکھتے ہوئے ؛ اساس ڈالتے ہوئے ۔

**Founder : (n) [ME.]** قائم کرنےوالا ؛ بنیاد ڈالنے والا ؛ بانی ؛ کسی ادارے کا موسس ؛ بناگر ؛ موجد ؛ عمارت کا مؤسس؛ کسی شہر کی تعمیر کی تقریب پر صدارت کرنے والا ؛ ایجاد کرنے والا ؛ اختراع کرنےوالا ؛ کسی ادارے کو قائم کرنے والا اور وقف کرنے والا ۔

**Founder : (n)** (١) دھات پگھلانے والا ؛ پگھلی ہوئی دھات سے چیز یں بنانے والا ۔ (٢) شیشہ گر ؛ شیشہ ساز ۔

**Founder : (n)** (١) (سیسہ کان کنی) پہلا تلاش کرنے والا ؛ (طبقہ ارض کا شگاف جس میں معدنی شے) اول کا شف معدنی ؛ سیسہ کے کان کا وہ حصہ جو اول کاشفِ معدن کو پہلے کام کیا ہوا حصہ ۔

**Founder : (n)** (١) گھوڑے کے پاؤں کی پتری دار سخت یا ڈھانچہ کی سوجن جو زیادہ محنت کرنے

**Founding : (n)** شیشے اور دھات کو پگھلانے کا عمل ؛ دھات کو گلانا ؛ پگھلانا ؛ شیشے کی پگھلاہٹ ۔

**Founding fathers : (n)** (تاریخ) دستور کے خالق ۔

**Foundling : (n) [ME.'fundeling'.]** لقیط ؛ وہ بچہ جس کے ماں باپ ؛ کا پتہ نہ ہو اور جو کہیں پڑا ہوا ملے ؛ لاوارث بچہ ؛ نیز مجازاً ۔

**Foundling-hospital : (n)** اسپتال لقیط ؛ لاوارث بچے کی پرورش گاہ یا اسپتال ۔

**Foundling-stone : (n)** ڈانواں ڈول صخرہ ؛ حرکت و دلالی رکھنے والی چٹان ۔

**Foundress : (n)** بنیاد رکھنے والی ؛ قائم کرنے والی ؛ بانی (عورت) ۔

**Foundry : (n) [F.'fond (e) rie'.]** (۱) دھات گلانے یا ڈھالنے کا فن یا تجارت ؛ دھات سازی ؛ ریختہ کاری ۔ (۲) وہ کارخانہ جس میں دھاتوں کو گلا کر اشیاء ڈھالی جاتی ہیں ؛ ڈھلائی گھر ؛ صفار خانہ ؛ شیشہ بنانے کا کارخانہ ؛ نیز مجازاً ۔

**Foundry expert : (n)** ماہر کار خانہ ڈھلائی ۔

**Foundry-iron : (n)** وہ لوہا جس میں کاربن ؛ اچھی خاصی تعداد میں ہو اور جسے گلانے یا ڈھالنے کے لائق بنا یاجائے ۔

**Foundry proof : (n)** اسٹیرو ٹائپنگ (چھپائی کی پلیٹ یعنی تختی جو کاغذ کی کٹنی یا کسی اور قالب سے ٹائپ سے چھاپ کر بنائی جاتی ہے) کی آخری پروف؛ یا الیکٹروٹائپنگ کی آخری پروف ۔

**Fount : (n) [L.'fontem'.]** (۱) (شاعری ، خطابت) چشمہ ؛ جھرنا؛ منبع؛ سرچشمہ؛ سوتا؛ مآخذ؛ مصدر؛ فوارہ ۔ (۲) لیمپ میں تیل کی کپی یا قلم میں روشنائی کا ذخیرہ رکھنے کی جگہ ۔ (۳) (طباعت) یك وضعی ٹائپ ۔

**Fount/Font/Found : (n)** (طباعت) ایک ہی قسم اور جسامت کےٹائپ کا مجموعہ نیز حروف ہم شکل ۔

**Fountain : (n) [Late L.'fontana'.]** (۱)زمین سےاُبلتے ہوئےپانی کا چشمہ ؛ نیز سر چشمہ ۔ (۲) چشمہ ؛ سوتا ؛ دریا ؛ جھرنا وغیرہ کا منبع (اب شاعری اور متروک) ۔ (۳) (مجازاً) منبع ؛ مصدر ؛ کنواں ؛ (جمع میں)فوارہ ؛ پانی کی دھار جو اوپر کو

سےپیدا ہوجاتی ہے ؛ اسی طرح کی کتے کی ایک بیماری ؛ ورم پائے اسپ ۔ (۲) گھوڑے کے سینے کےعضلے میں وجع مفاصل کی ایک بیماری جسے Body founder اور Chest founder کہا جاتا ہے ۔

**Body-founder, Chest-founder :** گھوڑے کے سینے کے عضلےمیں‌وجع مفاصل (گٹھیا) کی ایک بیماری؛ وجع مفاصل کا وہ اثر جو گھوڑے کے سینہ یا جسم پر ہو جاتا ہے ۔

**Founder : (v) [L.'fundus'.]** (۱) (مٹی، عمارت، وغیرہ کا) گرجانا؛ بیٹھ جانا ؛ ٹوٹ جانا؛ گر پڑنا؛ منہدم ہوجانا؛ شکستہ ہوجانا ؛ خراب ہوجانا ؛ عاجز ہوجانا ؛ دھنس جانا ؛ (دلدل میں) ۔ (۲) (گھوڑے یا سواری کا) تھك کر گر پڑنا؛ ڈھیر ہو جانا؛ لنگڑاہوجانا؛ دلدل میں پھنس جانا۔ (۳) گھوڑے کو تھکا کر شل ہو جانا ؛ پست کر دینا؛ بیٹھ جانے کی وجہ سے لنگڑا ہونا ؛ خاص کر گرجانے کا سبب ہونا ؛ نیز مجازاً ۔ (٤) (جہاز کا) پانی بھر کر ڈوب جانا ؛ غرق ہو جانا ؛ نیز مجازاً ۔ (٥) (جہاز کو) غرق کر دینا ؛ ڈوبا دینا ۔ (٦) (گولف) گیند کو اس طرح مارنا کہ وہ زمین میں دھنس جائے یا بہت تھوڑے فاصلے تك جاسکے ۔ (۷) چھوٹ پڑنا(آنسوؤں کا) ۔

**Founder member :** اساسی رکن ۔

**Founderous : (a)** (۱) پُر از سوراخ ؛ سوراخ سوراخ ؛ متخلخل ؛ لیك سے بھرا ہوا ۔ (۲) گرانے والا ؛ بٹھا دینے والا ۔

**Founder's dust : (n)** لکڑی کوئلے کا سفوف؛ جلتے ہوئےکوئلے اورکوئلہ کا برادہ؛ خوب پسا ہوا اورچھانا ہوا جو دھات کی چیزوں کی ساخت میں کام آتا ہے ۔

**Founder's kin : (n)** بانی کے رشتہ دار و اعزا جو ادارہ کی تنظیم میں منتخب کئےجانے یا ترجیح دیئے جانے کے مستحق ہوں ۔

**Founder's sand : (n)** ریت کی ایک قسم جو لیو شام ، کینٹ اور دوسرےمقام پر پائی جاتی ہے اور جسے صفارخانہ میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

**Founder's-shares/ -parts : (n)** پبلك کمپنی کےوہ حصص جو بانی سےحاصل کئے ہوئے کاروبار کے معاوضہ میں بانی یا بانیوں کو دیئے گئے ہوں اور جو معمولی سرمایہ سے جدا ہوں ؛ (تجارت) بانی کا حصہ ۔

**Foundership : (n)** بانی ہونے کی حیثیت ۔

اُچھلنے اور مصنوعی طور پر بنائی گئی ہو ؛ فوارہ کی بنیاد تعمیر ۔ (٤) عام چشمہ یا پانی کا ذخیرہ جس سے پینے کا پانی برابر جاری ہو ۔ (٥) دھات کا برتن یا بکس گیس بھرے ہوئے پانی کےلئے۔ (٦) چھاپنے کی مشین وغیرہ؛ میں تیل اور روشنائی وغیرہ کے رکھنے کی جگہ ۔ (٧) لیمپ کی کپی ؛ ارگندی لیمپ ؛ عمارت جو فوارہ یا پانی کے اوپر اُچھلنے یا گرنے کےلئے بنائی گئی ہو نیز عام جگہ پر ایک عمارت جس میں برابر پینے کا پانی سپلائی ہوتا ہے ۔ (٨) (نقابت) ایک گول تمغا، بِلّا یا اس قسم کی گول چیز جو دو رنگی لہر دار، نقرئی اورنیلگوں ہو۔ (٩) توصیفی معنوں میں جیسے روشنی کا سر چشمہ ۔

Crown is the foundation of honour : تاج (بادشاہ) عزت و آبرو کا سرچشمہ ہے ۔

The fountain of life : چشمۂ حیوان یا زندگی ۔

To poison the fountains of trust : اعتماد کے چشموں میں زہر ملادینا ؛ بے اعتمادی پیدا کرنا ۔

Fountain fish : (a) ایک قسم کی مچھلی (سٹیٹو فورین) ۔

Fountain-head : (n) (١) سرچشمہ ؛ منبع خبر ؛ اصل و سر چشمہ؛ جھرنے کا منبع ۔ (٢) (مجازاً) کسی چیزکی اصل یا سرچشمہ (خاص کراطلاع و خبر) ۔

Fountain-pen :(n) قلم خود نویس ؛ فاؤ نٹین پین ؛ ایک قلم جس میں روشنائی رکھنے کے لئے خزانہ ہو ؛ سوت قلم ۔

Fountain pipe : (n) وہ جو چشمہ کو پانی کے ساتھ سپلائی کرتا ہے ۔

Fountain-tree : (n) دیو دار کا درخت ؛ نیز کینیری آئلس (Canary Isles) کاایک درخت جس کی پتیوں سے پانی تبخیر کیا جاتا ہے ۔

Fountained : (a) جہاں یا جس مقام پر فوارے لگے ہوں ؛ چشمہ ، جھرنا لگا ہوا ؛ فوارہ لگا ہوا ۔

Fountainless : (n) بغیر فوارہ کا ؛ بغیر چشمہ کا ؛ بغیر جھرنے کا ؛ بغیر منبع کا ۔

Fountainlet : (n) چھوٹا چشمہ ؛ چھوٹاجھرنا؛ چھوٹا فوارہ ۔

Fountainous : (a) چشمے کی صفت کا (ادبی اور مجازی) ؛ پانی سے بھرے ہوئے جھرنے یا فوارے ۔

Fountful : (a) (شاعری) پُر از چشمہ ؛ چشمہ سے بھرا ہوا ۔

Founting : (a) چشمہ، سرچشمہ سےبھرا ہوا؛ دریا کی مانند پُر ۔

Four : (a)[OE.'feower'.] (١) اسم کےمعنی کےساتھ ہم آہنگ ۔ (٢) اسم کے ساتھ ملا کر مفہوم پیدا ہوگا ۔

Four : (n) [OE.'feower'.] (١) چار چار کا عدد ۔ (٢) چارچیزوں یا شخصوں کا مجموعہ ؛ (تاش) چوّا ؛ (پانسا) چار نشان والا ؛ چار چپوؤں سے چلنے والی کشتی ؛ (جمع) ایسی کشتیوں کی دوڑ ؛ چار چپوؤں والی کشتی کی دوڑ ؛ چار چپوؤں والی کشتی چلانے والے ؛ (کرکٹ) ہٹ (ضرب) جس سے چار رن (Run) بنے ۔

Carriage and four : چار گھوڑوں کی گاڑی ۔

In fours : چار چار میں ترتیب دیا ہوا ؛ چار ورقی خصوصاً کتا بیات میں ایک تختے میں یا ایک ساتھ چار اوراق ۔

Within the four seas : چار سمندروں کے اندر ؛ برطانیۂ عظمیٰ کے حدود میں ۔

The four corners (of the earth, etc.) : زمین کے چاروں کونے ؛ بعید ترین مقامات ۔

Four-ale : (n) ایک سستی برطانوی شراب جو چارپینس فی کوارٹ کے حساب سے فروخت ہوتی ہے ۔

Four by two : کپڑے کا ٹکڑا جس کو رائفل کی نال میں ڈال کر اس کو صاف کرنے کے لئے اوپر نیچے کھینچتے ہیں ۔

Four centered arch : (n) (تعمیرات) چومرکزی محراب؛ چہار مرکزی قوس ۔

Four cornered : (a) (١) چہار زاویئی؛ مربع نما ؛ چہارگوشہ ؛ چوکور ۔ (٢) چوطرفی؛ جس میں چہارفریقین ہوں ۔

Four corners of document : دستاویز کے مضمون کی وسعت ۔

Four-course : (n) چار سال تک غلہ کی فصلوں کا ایسا دور جس میں ہر سال ایک نیا غلّہ پیدا کیا جائے اور ہر چوتھے سال اُس غلّے کی باری آئے ۔

Four dimensional : (a) (ریاضیات) ابعاد اربعہ کا یا اُس سے متعلق ؛ چارابعادی ؛ چارسمت رکھنے والا یا چار سمتوں کےمتعلق ۔

Four dimensioned : (a) ابعاد اربعہ والا : جس میں چار ابعادھوں : چھار بعدی ۔

Four -em space : (n) طباعت کی ایک اصطلاح جس کا مطلب کسی سطر کی مقدار مطبوعہ کے پیمانے کا ایک چوتھائی حصہ ھوتا ھے ۔

Four-eyed : (a) (۱) چھار چشمی ؛ چھار آنکھوں والا ؛ جسے چار آنکھیں ھوں یا بظاہر ایسا محسوس ھو ۔ (۲) چشمہ لگانے والا ۔

Four-f : (n) جو ذہنی، جسمانی یا اخلاقی معذوری کے باعث فوجی خدمات کے لئے نا اہل قرار دے دیا گیا ھو ۔

Four field course : (n) (زراعت) غلّہ اُپجانے کا ایک طریقہ جس کےتحت سلسلہ وار طور پر باری باری سے ایک ہی غلّہ چار کھیتوں میں اپجایا جاتا ھے ۔

Four figures : (n) کوئی شمار جو ایک ہزار سے نو ہزار نو سو ننانوے تک ؛ چار ہندسوں والی رقم ؛ ہزار یا اُس سے زیادہ ۔

Four-five six : (n) ایک قسم کاکھیل جو تین قرصوں کے ذریعہ کھیلا جاتا ھے اور جس میں چار، پانچ اور چھ جیتنے والے شمار ھوتے ہیں ۔

Four flush : (n) ایک ہی جیسے چار پتّے (تاش) ۔

Four flush : (v) جھوٹا دعویٰ کرنا ؛ غلط دعویٰ کرنا ؛ دھوکا دینا ۔

Four flusher : (n) ریا کار ؛ جھوٹا ؛ فریبی ؛ مکّار ؛ دغاباز ؛ عیّار ؛ دروغ گو ۔

Four-foot : (a) چار پیروں والا ؛ چوپایہ ؛ چھارپایہ ؛ چوپاؤں سے متعلق ۔

Four-footed : (a) Four foot (شاعری) دیکھو

Four-foot (way) : (n) ریل کی پٹریاں جن کا درمیانی فصل چار (دراصل چارفٹ ساڑھے آٹھ انچ ھوتاھے) ۔

Four freedoms : (n) (تاریخ) چار آزادیوں کا حق (تجویز کردہ صدر روزولٹ ۱۹۴۱ء) ۔

Four-handed : (a) (۱) (بندر) چارہاتھ والے؛ جو جانور چاروں ہاتھ پاؤں پر چلتے ہیں ؛ چوپائے جو دیکھنے میں چار ہاتھوں والے محسوس ھوتے ہیں ۔ (۲) (کھیل) جس میں چار آدمی کھیلتے ہیں ؛ جو چار آدمیوں کےلئے مناسب یا موزوں ھو ۔ (۳) (موسیقی) آلہٴ موسیقی جسے دو آدمی بجاتے ہیں ۔

Four hundred : (n) (امریکا) کسی طبقے یا فرقے کا مجموعی سماجی ڈھانچہ ۔

Four horsed : (a) (گاڑی) جس کو چارگھوڑے کھینچتے ھوں ۔

Four-inch : (a) چار انچ کا ؛ چار انچ موٹائی یا لمبائی کا ؛ نیز چار انچ گولائی یا قُطر والا (رسًا) ۔

Four-in-hand : (n) (۱) چوکڑا؛ چار گھوڑوں کی گاڑی جسے ایک آدمی چلاتا ھے ۔ (۲) (Quasi-adv) چار گھوڑوں والی گاڑی پر یا سے ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ۔

Four-leaved : (a) چو پتّیا ؛ چار پتیوں والا جس میں چار چار پتیاں ھوں ۔

Four-leaved grass : (n) ایک قسم کا فرانسیسی پودا جس کی پتیاں چار چار کی شکل میں ھوتی ہیں ۔

Four oar : (n) کشتی جس میں چار چپو ھوتے ہیں ؛ چو چپو والی کشتی ۔

Four oared : (a) چو چپو والی چو کھو سا والی ؛ چار چپوؤں چار کھویوں کے ذریعہ چلائی جانے والی (کشتی) ۔

Four O'clock : (n) (۱) پیرو (Peru) کا ایک پودا جس کا نام Marvel ھےاور جس کے پھول دو پہر کے بعد کھلتے ہیں ؛ گل لالہ عباسی ؛ لالہ عباسی ۔ (۲) آسٹریلیا کا ایک پرند جو شام کے چار بجے چہکتاھے ۔ (۳) ککروندے کے بیج کا سر ۔ (٤) ایک ہلکا کھانا یا ناشتہ جو مزدور چار بجے کھاتے ہیں ۔

Four O'clock : (a) چوتھائی گھنٹہ ؛ چار بجے ۔

Four-part : (a) (موسیقی) چہار جزوی ؛ چہار صوتی ؛ چار آوازوں یا سُروں میں ترتیب دی ھوئی ؛ جو چار آوازوں (سُروں) سے مرکب ھوتی ھے ۔

Four-post/-posted : (a) (چوکی، چارپائی وغیرہ) جس میں مچھر دانی کے ڈنڈے لگے ھوں ؛ (پلنگ) جس میں پردوں کے لئے چار ڈنڈے یا چھڑیں لگی ھوں ۔

Four-poster : (n) پلنگ جس میں پردوں کے لئے چار ڈنڈے لگے ھوں ؛ مسہری ؛ چھپرکھٹ ؛ چار ستونوں والا جہاز ۔

**Four-pounder : (n)** (۱) وہ توپ جس سے چارپونڈ وزنی گولہ پھینکا جاتا ھے ۔ (۲) چار پونڈ وزن کی کوئی چیز مثلاً مصری کا ڈلا وغیرہ ۔

**Four power pact :** (تاریخ) چار طاقتی معاہدہ (معاہدہ امن ۱۹۳۸ء مابین برطانیہ، فرانس، جرمنی اوراٹلی) ۔

**Four-quarter plan : (n)** چہار رُبعی منصوبہ ؛ تعلیمی سال کو بارہ ہفتوں کی چار سہ ماہیوں میں تقسیم کرنے کا منصوبہ یا پلان ؛ سہ ماہی منصوبہ ۔

**Four-rowed barley :** جَو یا جَوی جس کی بال (خوشہ) میں دانوں کی چار قطاریں ہوتی ہیں ۔

**Four-sided : (a)** چو ضلعی ؛ ذو اربعۃ الاضلاع ۔

**Four-square : (a)** (۱) چار مساوی پہلوؤں والا ؛ مربع ؛ چہار ضلعی ؛ نیز مجازاً مستحکم بنیاد پر قائم؛ استوار ۔ (۲) (quasi adv) مربع کی شکل یا حالت میں ۔

**Four-square : (n)** چار مساوی پہلو والی کوئی شکل ؛ مربع مساوی الاضلاع ۔

**Four right or left :** آگے پیچھے چار چار سپاہیوں کی قطار داہنے یا بائیں ۔

**Four stroke : (n)** چہارضربی چکروالا انجن (جس میں سلسلے وار باری کے ساتھ ٹھوکر ، دباؤ ، اشتعال اور اخراج ہوتا ہو) ۔

**Four-tooth : (n)** دو سال عمر والی بھیڑ ۔

**Four way : (a)** چارنلکیوں والا ۔

**Four way (s) : (n)** وہ مقام جہاں چار سڑکیں ملتی ہوں یا دو سڑکیں ایک دوسری کو کاٹتی ہوں ؛ چوراہا ؛ چہار راہا ۔

**Four-wheeled : (a)** (۱) چار پہیوں سے چلنے والا ؛ چار چکوں سے چلنے والی ۔ (۲) چار پہیوں والی ؛ چو پہیا ۔

**Four-wheeler : (n)** چار پہیوں والی گاڑی ؛ خصوصاً چار چکّوں والی کرایہ کی گاڑی۔

**Four wire system : (n)** (الیکٹرک انجینیئرنگ)چوتاری نظام ۔

**Fourche (e) : (a) [F.'fourchee'.]** (نقابت) کناروں کی طرف دو حصوں میں منقسم ۔

**Fourchette : (n) [F. dim of fourche.]** (۱) دوشاخہ ؛ دوشاخہ نما کوئی چیز ؛ شاخہ دار ؛ چنگال نما یا چنگال دار شے ۔ (۲) (تشریح) وہ باریک جوڑ یا پردہ جس کے ذریعہ شرمگاہ (فرج) کے شفوان جڑے ہوتے ہیں ۔ (۳) (جراحی) ایک شاخ دار آلہ جو زبان کی حرکت کو روکنے یا اُس میں حارج ہونے یا پٹھے یا رگ کو منقسم کرنے میں استعمال کیا جاتاتھا۔ (٤) (طیوریات) پرند کی گردن کے نیچے والی شاخ دار ہڈی۔

**Fourfold : (a)** (۱) چار چیزوں پر مشتمل ؛ چار چیزوں یا حصوں سے مل کر بناہوا؛ چوگوشی؛ چہار پہلو؛ جس کے چارحصے ہوں ؛ چہار تہ ؛ چہار پارہ ؛ چوپرتہ ۔(۲) چوہرا ؛ چارگنا ؛ چہارگانہ؛ چہارچند ۔ (۳) چار کا عدد ؛ چار چیزوں کا مجموعہ ؛ چوگڑی ؛ گنڈ ۔

**Fourfold : (adv.)** چہار چند ؛ چوگنا ؛ چہار مرتبہ ؛ چوبارہ ۔

**Fourfold : (n)** چوگنا رقم ۔

**Fourfold : (v)** (امریکا) چوگنا کرنا ؛ چہار گنا کرکے حساب کرنا؛ چار سے ضرب دینا ۔

**Fourgon : (n) [F]** سامان ڈھونے والی گاڑی ؛ مال گاڑی کا ڈبہ ؛ بند چھکڑا یا گاڑی جس میں سامان ڈھویا جاتا ھے ۔

**Fourierism : (n)** وہ تجاویز جو فرانسیسی اشتراکی فوریر ۱۷۷۳ء تا ۱۸۳۷ء نے سوسائٹی کی اصلاح کے لئے پیش کی تھیں ؛ فوریری اشتراکیت ۔

**Fourierist/Fourierite : (n)** فوریری اشتراکیت کا حامی ۔

**Fourling : (n)** (۱) چہارتوام بچوں میں سےایک ؛ چارجڑواں بچوں میں سے ایک ؛ ایک ساتھ پیدا ہوئے چار بچوں میں سے ایک ۔ (۲) (کان کنی) چار الگ الگ قلموں سے مل کربنا ہوا ایک جڑواں بلّور ۔

**Fourneau : (n) [Fr.]** (فوج) وہ جوف جس میں بارود رکھ کر دھماکہ کیا جاتا ھے ۔

**Fourpence : (n)** چار پینس ؛ چار پینس کی رقم یا سکہ ۔

**Fourpence-half penny : (n)** الزبیتھ کےزمانہ میں آئرستانی چھ پینس ، اُسی زمانے کے آئرستانی ، شلنگ کو بھی کہا جاتا تھا اور جس کی قیمت، نو پینس ہوا کرتی تھی ؛ ہسپانوی نصف روبل کو انگلستان جدید میں فورپینس ہاف پینی عموماً فورپینس کہا جاتا تھا ۔

Fourpenny : (a) (۱) (کوئی چیز) جس کی قیمت چار پینس ہو یا لگائی جائے؛ چار پینس کا ٹکڑا - (۲) (نیم رسمی معنوں میں) چارپینس کا ٹکڑا یا سکہ -

Fourpenny nail : (n) ڈیڑھ انچ لانبی کیل جس کے چار پونڈ وزن میں ایک ہزار یا اُس سے کچھ زیادہ کیلیں آتی ہیں -

Fourrier : (n) (۱) (تاریخ) حملہ آور ؛ دھاوا کرنے والا ؛ تخت و تاراج کرنے والا - (۲) (بحری اصطلاح) جہاز کا ایک عامل جو جہاز کے چلنے کی سمت یا اشارات اور جہاز کے اندر کے حصے میں سامان رکھوانے کا ذمہ دار ہوتا ھے؛ عامل ؛ میر سامان (فوجی اصطلاح) - (۳) وہ سردار جو فوج کی قیام گاہ اور رسد و لباس کا انتظام کرتا ھے -

Fours : چار چپوؤں والی کشتیوں کی ڈور -

On all fours : ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل (لڑھکنا، رینگنا) -

Fours : (n) (فوجی اصطلاح) آگے پیچھے چار سپاہیوں کی قطاریں -

The cases are not on all fours : یہ سب معاملات یکساں نہیں ہیں -

Fourscore : (n) چار کوڑی ؛ اسّی ؛ چار بیس ؛ اسّی برس کی عمر کا ؛ ہشتاد سال -

Foursome : (a) (۱) (کل ملاکر) چار - (۲) چار آدمیوں کو ملاکر کیا ہوا (کوئی کام) چہار نفری -

Foursome : (n) (گولف) ایک قسم کا مقابلہ جس میں کل ملا کر چار کھلاڑی ہوتے ہیں ؛ دو ایک طرف دو دوسری طرف اور دونوں طرف کے کھلاڑی باری باری سے کھیلتے ہیں -

Fourteen : (n) [OE. 'feowertene'.] چودہ ؛ ۱٤ ؛ چہاردہ -

Fourteen gun : (a) چودہ توپوں والا (جہاز) -

Fourteen point : (n) (تاریخ) چودہ نکات (امریکا کے صدر ولسن کے پیش کردہ بابت ۱۹۱۸ء) -

Fourteener : (n) چودہ مصرعوں کی نظم نیز چودہ ہجاؤں کا مصرع یا سطر -

Fourteenth : (a) چودھواں ؛ چہاردہم -

Fourteenth : (n) (۱) کسی چیز کا چودھواں حصہ ؛ جزوِ چہار دہم - (۲) (موسیقی) ساتویں سُر کا دُگنا یا اُدھا اور سرگم میں اُس سے آٹھ درجے اونچا یا نیچا سُر -

Fourteenth-part : (n) کسی مکمل چیز کا چودھواں حصہ -

Fourteenthly : (adv.) چودھویں مقام پر (رہ کر یا ہو کر) -

Fourth : (a) [OE.'feorda'.] (۱) چہارم ؛ چوتھا ؛ (خصوصاً مہینے کا چوتھا دن) - (۲) (موسیقی) چہارم (بُعد) -

Fourth : (n) (۱) (جمع) خوبی کے اعتبار سے چوتھے درجے کی چیزیں - (۲) چوتھائی حصہ ؛ ربع ؛ کسی کلُ کا چھوتھائی مساوی جز - (۳) (موسیقی) کسی دیئے ہوئے سُر سے چہار، آٹھ سُرے درجے اوپر یا نیچے کا سُر ؛ کسی سُر اور اُس کے چار ڈگری فاصلے پر والے سُر کے درمیان کا، وقفہ ؛ دو ایسے سُروں کا ہم آہنگ مرکب - (٤) کسی مستقل ضرب کنندہ والے اعداد کے کسی نظام میں چوتھے مقام پر موجودہ اکائی کے ذریعہ ظاہر کی ہوئی کسر -

The fourth (of July) : (n) ریاستہائے امریکا میں یوم آزادی ؛ اس تاریخ میں اعلان آزادی کی یادگار منائی جاتی ھے -

Fourth arm : (n) (فوج) ہَوائی فوج -

Fourth day : (n) ہفتے کا چوتھا دن ؛ بدھ ؛ چہار شنبہ -

Fourth deck : (n) ایک خاص قسم کے تجارتی جہاز کا سب سے نچلا درجہ -

Fourth dimension : (n) (۱) لمبائی ؛ چوڑائی اور موٹائی کے ابعاد ثلاثہ کے علاوہ ایک اور بُعد جسے بعض ریاضیاتی مفروضوں کو ثابت کرنے کیلئے موجود فرض کرلیا جائے- (۲) روزمرہ کے تجربات سے ماوریٰ کوئی شے -

Fourth dimensional : (a) [L.] (۱) چوتھے بُعد سے متعلق ؛ چار ابعادی - (۲) کسی ماوریٰ تجربہ یا غیر حقیقی چیز سے متعلق -

Fourth estate : (n) اکابرین، عمائدین اور عوام سے الگ ایک دوسری جماعت جس کے ہاتھ میں سیاسی اقتدار ہوتا ھے؛ خصوصاً عوامی پریس ؛ (سیاسیات) اخبارات ؛ پریس؛ (تاریخ) صحافی طبقہ -

**Fourth hand : (n)** تاش کے مختلف کھیلوں میں چوتھا کھلاڑی جو چال چلنے یا پانسہ پھینکنے کا حق رکھتا ھے ۔

**Fourth of June :** ایٹن کالج میں سالانہ تقریب کا دن جب کشتیوں کا ایک جلوس نکالا جاتا ھے ۔

**Fourth part : (n)** چوتھائی؛ ربع؛ کسی کُل کا چوتھائی حصہ : کسی کُل کے چار مساوی حصوں میں سے ایک ۔

**Fourth party : (n)** ۸۵-۱۸۸۸ء میں پارلیمنٹ کی جو چوتھی پارٹی لارڈ آرچرچل اور بالتو وغیرہ نے قائم کی تھی اور جو لیبرل اور کنزرویٹو دونوں جماعتوں کی مخالف تھی ۔

**Fourth rate : (a)** (۱) چوتھے درجے کا یا اُس سے متعلق ؛ ادنیٰ ۔ (۲) ناقابل اعتنا : ناقابل التفات ۔

**Fourthly : (adv.)** چوتھے درجے کا ؛ چوتھے نمبر پر ؛ چوتھی بات یہ کہ ؛ رابعاً ۔

**Fouth (n) [ME.'fulth'.]** فراوانی ؛ وفور ؛ زیادتی ؛ کثرت ؛ افراط ؛ بہتات ۔

**Foutre/Fouter : (n) [L.'futuere'.]** اسماء کے ساتھ آنے والا ایک تحقیری لفظ بمعنی ذلیل، دون حیثیت ؛ دنی ؛ بےقیمت ؛ معمولی ؛ ہیچ ؛ پوچ ؛ لعنت ؛ تف ۔

**Fovea : (n) [L.]** (تشریحات، حیوانیات، نباتیات) چھوٹا گڑھا ؛ چھوٹا جوف ؛ چھوٹا قعر ؛ حفرہ ؛ چھوٹی کھائی ؛ چھوٹی خندق ؛ خصوصاً آنکھ کے پردہ کا جوف ؛ (حیوانیات) نشیبہ ؛ جوف ؛ نقرہ ؛ قعر ۔

**Fovea centralis : (n)** (حیوانیات) جوف مرکزی ؛ نشیبہٴ مرکزی ؛ نقرہ مرکزی ۔

**Fovea dentis : (n)** (حیوانیات) نشیبہٴ دندانی ۔

**Foveal : (a)** گڑھے، جوف، خندق، کھائی کا یا اس سے متعلق یا جوف ، خندق : گڑھے میں واقع ۔

**Foveate/Foveated : (a)** گڑھا کیا ہوا ؛ خندق کیا ہوا ؛ جوف کا نشان لگایا ہوا ؛ جوف دار ؛ نقرہ دار ۔

**Foveola/Foveole : (n) [L.'dim of fovea'.]** حفرہٴ کوچک ؛ چھوٹا گڑھا ؛ چھوٹی خندق ؛ پردہٴ چشم کا ننھا سا جوف یا گڑھا ؛ (نباتیات) جوفہ ؛ نُقیرہ ۔

**Foveolate/Foveolated : (a)** چھوٹے چھوٹے گڈھوں والا ؛ جوف دار ؛ حفرہ دار ؛ مسام دار ۔

**Fovilla : (n) [mod.L.]** (نباتیات) زردانوں یا زرگل کے خلیوں میں بھرا ہوا مادہ ؛ مغز زیرہ ؛ درون زیرہ ۔

**Fowage :** Feuage کا متبادل ۔

**Fowl : (n) [OE.'fuzel'.]** (۱) کوئی بھی ریزھ دار پرندہ : پرندہ (شاذ) ۔ (۲) پرندوں کا گوشت ؛ پالتو پرندوں کا گوشت ۔ (۳) پالتو مرغ اور مرغی ؛ امریکا میں اس کا اطلاق پالتو بط یا فیل مرغ پر ہوتا ھے ؛ (حیوانیات) طیر ؛ پرند ۔

**Barndoor fowl/Game- :** پالتو مرغ یا مرغیاں وغیرہ (مختلف ناموں سے) ۔

**Fish fowl/Flesh- :** گوشت ؛ مچھلی اور پرندہ (وہ گوشت جو کھایا جاتا ھے) ۔

**Wild-fowl :** جنگلی پرندہ جو پالتو نہ ہو ؛ (حیوانیات) طیور وحشی ۔

**Fowl : (v)** جنگلی پرندوں کو پکڑنا ؛ جال میں پھنسانا ؛ شکار کرنا ؛ پرندوں کو بندوق سے شکار کرنا ۔

**Fowl-cholera : (n)** دیکھو Chicken-cholera

**Fowl-foot : (n)** ایک قسم کا پودا ۔

**Fowl-grass/-meadow-grass : (n)** ایک قسم کی گھاس کا نام ۔

**Fowl pest/-plague : (n)** طاعون طیور ۔

**Fowl-pox : (n)** خُنَاق طیور ؛ کُکڑ سِتیلا ۔

**Fowl-run : (n)** وہ جگہ جہاں پرندے دوڑ سکتے ہیں، وہ جگہ جہاں پرندے پالے جاتے ہیں اور اُن کی نسل بڑھائی جاتی ھے ۔

**Fowler : (n) [OE.'fuzelere'.]** جنگلی پرندوں کا شکار کرنےوالا (خواہ تفریحاً خواہ کھانے کےلئے) ؛ چڑیمار ۔

**Fowlerite : (n) [named after Dr. S. Fowler'.]** (کان کنی) جستہ دار لال پتھر کی لحمی سرخ نوع ۔

**Fowling : (n)** جنگلی پرندے کا شکار یا پرندوں کو جال لگا کر پکڑنا ؛ پکڑنے کا عمل ؛ طریقہ ؛ سلیقہ ۔

**Fowling-piece : (n)** (۱) ہلکی بندوق جس سے جنگلی پرندوں کا شکار کیاجاتا ھے؛ تفنگ شکاری ۔ (۲) پرندوں کے شکار کی یا شکار کردہ پرند کی تصویر ۔

Fox : (n) [OE.'fox'.] (۱) ثعلب ؛ لومڑی ؛ روباہ ؛ ایک قسم کا جنگلی جانور جس کا توتھ لمبا نوک دار ہوتا ہے اور دُم لمبی اور گھنی ہوتی ہے ۔ (۲) چالاک آدمی؛ چلتا پرزہ ؛ روباہ خصلت ؛ مکّار؛ عیّار : چالاک ۔ (۳) فلک شمالی میں تارامنڈل ؛ تاروں کا مجموعہ ؛ طالع ؛ بط شمالی ؛ مجموعہٴ نجوم ؛ تاروں کا جھمکا ۔ (٤) لومڑی کے جسم پر کے نرم بال ۔ (٥) بعض مچھلیاں یا جنگلی جانور جو لومڑی کے مشابہ ہوتے ہیں ۔ (٦) (غیرمعروف معنوں میں) (جہاز رانی) رسے کے تاروں کو بٹ کر بنائی ہوئی ایک قسم کی رسّی جو کسی چیز کو کس کر باندھنے یا چٹائی وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے ۔ (۷) کسی چٹخنی کے سوراخ دار سرے میں ڈالا ہوا پچر، ایسی چٹخنی کو Fox-bolt بھی کہتے ہیں ۔ (۸) (امریکی کالجوں میں) وہ طالب علم جو یونیورسٹی کی پہلی جماعت میں داخل ہوا ہو ؛ نو وارد ؛ تازہ وارد ۔

Arctic fox : (n) (حیوانیات) شمالی روباہ ؛ سگ روباہ ۔

Blue fox : (n) سگ روباہ ۔

Flying fox : بڑباگل ؛ لومڑی نما چمگادڑ ؛ (حیوانیات) میوہ خور چمگادڑ ۔

Fox : (v) (۱) چالاکی ، مکاری سے کام کرنا ؛ ریا کاری کرنا ؛ منافقت کرنا ؛ دھوکا دینا ؛ حیلہ کرنا ؛ تصنع کرنا ؛ عیّاری کرنا ؛ بناوٹ کرنا ؛ نقل کرنا (روزمرہ اورعامیانہ) (کتابوں کے اوراق یا تصویروں پر) بھورے رنگ کے دھبےڈال کر رنگ خراب کر دینا؛ (کتاب کےاوراق کو) بے رنگ کر دینا ۔ (۲) بیئر شراب کا کھٹا ہو جانا؛ (تخمیر کے باعث) یا خراب کر دینا۔ (۳) جوتوں کے اوپر چمڑے (کھنڈے) کو نیا بدل کر مرمت کرنا ۔ (٤) لومڑی کا شکار کرنا ؛ (امریکا) لومڑی پھنسانا (امریکا) ۔ (٥) مست کرنا ؛ بیہوش کرنا؛ مخمور کرنا؛ نشےمیں لانا؛ مدھوش کرنا؛ مست یا بیخود کر دینا ؛ والہانہ جوش پیدا کرنا ۔

Fox and geese : (n) ایک قسم کا کھیل جو بساط پر کھیلا جاتا ہے ۔

Fox and hounds : (n) بچوں کا ایک کھیل جس میں ایک بچہ کتا بن کر دوسرے بچے کو لومڑی بناتا ہے اور رگیدتا ہے ؛ کتا لومڑی کا کھیل ۔

Fox-bane : (n) ایک قسم کا پودا جو دواؤں میں کام آتا ہے ۔

Fox-bat : (n) دیکھو Flying fox

Fox-beagle : (n) ایک قسم کا سُراغی کتا جولومڑی کے شکار میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

Fox-berry : (n) دیکھو Bearberry

Fox bolt : (n) ایک قسم کی چٹخنی جس میں پچّر لگانے کے لئے سوراخ بنا ہوتا ہے ۔

Fox-brush : (n) لومڑی کی دُم ۔

Fox chase : (n) کتوں کے ذریعے لومڑی کا شکار ۔

Fox colour : (n) سرخی مائل زرد رنگ ؛ لومڑی کے جیسا رنگ ۔

Fox coloured : (a) لومڑی کے رنگ کا ؛ سرخی مائل زرد رنگ کا ۔

Fox evil : (n) بال گرنے کی بیماری ؛ (طب) بال خورہ ؛ طاسی ؛ داءُ الثعلب ۔

Fox fish : (n) لومڑی نما مچھلیاں ؛ روباہ ماہی ؛ لومڑ مچھلی ۔

Fox-fire : (n) (امریکا) سڑی ہوئی لکڑیوں سے نکلنے والی چمک دار روشنی ۔

Fox-fur : (n) لومڑی کے نرم بال ؛ لومڑی کے نرم بالوں کی جھالر لگی ہوئی گون یا چغہ ۔

Fox-fured : (a) جس میں لومڑی کے نرم بالوں کی جھالرلگی ہو ؛ لومڑی کے فر سے بنے ہوئے لباس میں ملبوس یا لومڑی کے نرم بالوں کی جھالر سے آراستہ گون پہنے ہوئے ۔

Fox-glove : (n) [OE.'foxes glofa'.] (۱) ایک عام آرائشی پھولوں والے پودے کا نام جو دواؤں میں کام آتا ہے : اس سے بنی ہوئی گل پنجہ علی ؛ گل انگشتانہ؛ ایک اونچا پودا جس میں سرخ یا سفید پھول آتا ہے۔(۲) پودوں کی دوسری جنس پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ؛ (نباتیات) کف الثعلب ؛ زہر الکشاتین ؛ گُل پنجہٴ علی ۔

Fox-grape : (n) جنگلی انگوروں کی مختلف قسم کے امریکی نام ۔

Fox-hole : (n) (حیوانیات) بھٹ ۔

Fox hound : (n) ایک بہتر نسل کا کتا جسے لومڑیوں کے شکار کی تربیت دی گئی ہو اور اُن کے شکار کے لئے استعمال کیا جاتا ہو ۔

Fox-hunt : (n) کتوں کے ذریعہ لومڑی کا تعاقب یا شکار ۔

Fox-hunter : (n) کتوں کے ذریعہ لومڑی کا شکار کرنے والا ۔

Fox-hunting : (n) کتوں کے ذریعہ لومڑی کا شکار ۔

Fox-huntsman : (n) دیکھو Fox hunter

Fox key : (n) پتلی نوک والی فولادی کیل یا پچّر جو کسی پرزے کو پیچھے ہٹنے سے روکنے کے لئے لگائی جاتی ہے ۔

Fox-like : (a) لومڑی کی طرح ؛ بطرز روباہ ؛ روبا بیانہ ؛ روباہ صفت ؛ لومڑی صفت خصوصاً حیلہ گر ؛ حیلہ باز ؛ عیار ؛ مکار ؛ چالاک ؛ ماہر ؛ استاد ۔

Fox lynx : (n) بن بلاؤ ، سیاہ گوش کی ایک نوع ۔

Fox moth : (n) ایک خاکستری مائل بھورے رنگ کا یوروپی ریشم کا کیڑا ۔

Fox shark : (n) روباہ دریائی ؛ روباہ ماہی ؛ لومز مچھلی ؛ شارک مچھلی کی ایک قسم جو لومڑی سے مشابہ ہوتی ہے ۔

Fox sleep : (n) جھوٹی نیند؛ خواب روباہ ؛ دکھاوے کی نیند ؛ مکّاری ؛ عیّاری ؛ بھگل ۔

Fox snake : (n) امریکا کا ایک بڑا سانپ جو بےضرر ہوتا ہے اور میسی سیپی کی بالائی وادی میں پایا جاتا ہے ۔

Fox sparrow : (a) شمالی امریکی بڑی گوریّا ، جو اوپر کی طرف سرخی مائل بھوری اور نیچے کی طرف دھاری دار ہوتی ہے ۔

Fox squirrel : (n) شمالی امریکی گلہری کی ایک جنس ؛ سنجاب امریکانی ۔

Fox-terrier : (n) ایک قسم کا چھوٹے بالوں والا ولایتی نسل کا کتا جو لومڑیوں کو پنجوں سے زمین کھود کر نکال لیتا ہے مگر عموماً گھروں میں شوقیانہ پالا جاتا ہے ۔

Fox trot : (n) مختصر قدموں کے ساتھ چہل قدمی یا آہستہ آہستہ چلنا نیز ایک امریکی رقص یا اس رقص کی کوئی گت ۔

Fox trot : (n) چھوٹے چھوٹے قدموں سے چلنا ؛ اس نام کے امریکی رقص کے انداز پر رقص کرنا ۔

Fox wedge : (n) موٹے سروں والی دو پچّروں کے درمیان ٹھوکی ہوئی ایک لمبی پچّر ۔

Fox-wood : (n) سڑی ہوئی لکڑی ؛ خاص کر وہ جس سے چمک دار روشنی نکلتی ہے (امریکا) (نباتیات) چوب فاسد ۔

Foxed : (a) (۱) مست ؛ مدھوش ؛ مخمور ؛ بیخود ۔ (۲) اوپر کا چمڑا نیا بدل کر مرمت کیا ہوا (جوتا) ۔ (۳) جو سڑن کے باعث بےرنگ ہو گیا ہو ؛ بےرنگ ۔ (٤) بھورے مائل زرد دھبّوں سے پُر ؛ دھبّہ دار ؛ داغدار ؛ زنگ آلود ۔

Foxery : (n) چالاکی؛ عیّاری ؛ مکّاری ؛ دغابازی ؛ دھوکابازی ؛ ہوشیاری ؛ حیلہ بازی ؛ بناوٹ ؛ تصنع ؛ تزویر ؛ ریا ؛ فریب ؛ بہانہ سازی ؛ اُستادی ؛ مہارت ۔

Foxiness : (n) (۱) چالاکی ؛ عیاری ؛ مکّاری ؛ دغابازی ؛ تزویر ؛ ریا ؛ روباہ صفتی ۔ (۲) سرخی مائل بھوراپن ؛ تصویروں میں رنگ کی تیزی اور گہرا پن ۔ (۳) پھپھوند ؛ بدرنگی ؛ بے رنگی ؛ بے کیفی ؛ بد بوئی ؛ ترشی ؛ بدمزگی ۔

Foxing : (n) (تاریخ) کاغذوں کا زرد ہوجانا ۔

Foxite : (n) چارلس جیمس فاکس کا سیاسی مقلّد یا پیرو (نیز توصیفی معنوں میں) ۔

Foxship : (n) لومڑی پن ؛روباہی ؛مکاری ؛ عیاری ؛ دغابازی ؛ حیلہ سازی ؛ بناوٹ ؛ تصنع ؛ چالاکی ؛ چالبازی ؛ لومڑی کی خصلت یا صفات ۔

Foxtail : (n) (۱) لومڑی کی دُم ؛ شاہی مسخرے کا نشان ۔ (۲) برش کی طرح ملائم پھولوں کےنوک دار گچھوں والی گھاس کی مختلف قسموں میں سے ایک ۔ (۳) ایک قسم کی جھاڑو دار گھاس کا نام ؛ گیاہ کبریت ؛ (نباتیات) نبات کبریت ۔ (٤) (فلزیات) چار کول بنانے کے عمل کے آخری مرحلے میں حاصل شدہ راکھ یا مٹی ۔

Foxtail saw : (n) فاختہ کی دُم جیسی چول بنانے والی آری ۔

Foxtail wedging : (n) چول بٹھانے کا ایک طریقہ ؛ ایک قسم کی چول ؛ لکڑی کے ٹکڑوں کو جوڑنے ، سالنے یا پیوست کرنے کا طریقہ جس کے تحت ایک ٹکڑے میں جوف بنائی جاتی ہے اور دوسرے

Fraction : (n) [L.'fractionem'.] (۱) شکست ؛ ٹوٹ پھوٹ ؛ توڑنے یا ٹوٹنے کا عمل ۔ (۲) عشائے ربانی میں مقدس روٹی کی تقسیم (عیسائیوں کی مذہبی رسم) ۔ (۳) (ریاضی والجبرا) ایک مقدار شمار جو عدد صحیح نہ ہو ؛ کسر ۔ (٤) چھوٹا ٹکڑا یا مقدار؛ پارچہ؛ ٹوٹی ہوئی چیز؛ ٹوٹا ہوا حصہ ۔

Common fractions/Vulgar- : کسور عام ۔

Complex fraction : کسر ملتف ۔

Compound fraction : کسر مرکب ۔

Continued fraction : کسر مسلسل ۔

Decimal fraction : کسر اعشاریہ ؛ کسر اعشاری ۔

Defective fraction : (شماریات) کسر ناقص ۔

Improper fraction : کسر غیر واجب ۔

Proper fraction : کسر واجب ۔

Simple fraction : کسر سادہ ۔

Fraction : (v) چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں توڑنا ؛ توڑکر ٹکڑے ٹکڑے کر دینا ۔

Fraction of saturation : (n) مرطوبیت اضافی ۔

Fractional/Fractionary : (a) (۱) جزوی ؛ مکسور ؛ کسری ؛ جزوی ؛ کسر کا یا اس سےمتعلق ۔ (۲) کسر بنانے کی حالت یا صفت ؛ کسر کی طرح ۔ (۳) نامکمل ؛ جزوی ؛ غیر اہم ؛ خفیف ؛ ادنیٰ ؛ چھوٹی سی ؛ ناقابل توجہ ؛ بے معنی ؛ مہمل ۔ (٤) نسبتاً چھوٹا ۔

Fractional certificate : (n) (تجارت) جزوی سند ؛ جزوی سرٹیفیکیٹ ۔

Fractional crystallisation : (n) (کیمیا) کسری قلماؤ ؛ جُزوی قلماؤ ۔

Fractional currency : (n) چھوٹا سکّہ یا رائج کاغذی نوٹ ؛ خردہ سکّہ ؛ (معاشیات) ریزگاری ؛ ایک سکّہ جو بنیادی سکّے سے کم قیمت کا ہو ۔

Fractional distillation : (n) جزوی تقطیر ؛ علا حدہ تقطیر ؛ بھاپ بن کر اُڑجانے والے دو یا زیادہ سیال مادوں کو جن کےنقاط جوش مختلف ہوتےہیں؛

ٹکڑے کا نوکدار سرا اُس میں مضبوطی سے جما دیا جاتا ہے ۔

Foxy : (a) (۱)لومڑی کی طرح ؛ مثل لومڑی کے ؛ چالاک (جس کے چہرے سے چالا کی ظاہر ہوتی ہو) ؛ روباہ صفت ؛ مکّار ؛ عیّار ؛ حیلہ ساز ؛ چالباز ۔ (۲) سرخی مائل بھورا یا زرد (تصویریں) تیز اور گہرے رنگ کی، لومڑی ۔ (۳) جو (چیز) پھپھوندی لگ کر خراب ہوگئی ہو ؛ نامناسب سلوک یا نمی؛ عمر وغیرہ کے اثر سے رنگ اور کیفیت میں پیدا شدہ نقائص کی نشاندہی کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔ (٤) (شراب وغیرہ کے لئے) کھٹی ؛ ترش ؛ جس کی مناسب طور پر تخمیر نہ ہو سکی ہو ۔ (٥) (جنگلی انگور) جو گھٹیا قسم کی بو اور ذائقہ رکھتے ہیں ۔

Foy : (n) [Du.'fooi'.] (بول چال) سفر پر جاتے ہوئے الوداعی دعوت ؛ وداعیہ ؛ تحفہ وغیرہ جو کسی نے لیا یا دیا ہو ۔

Foyer : (n) [F.'foyer'.] (۱) ماسکہ ؛ فوکس ؛ نقطہء ماسکہ ؛ مرکز عمل ؛ مرکز توانائی ؛ مرکز تعامل ۔ (۲) (فرانسیسی) تھیٹر وغیرہ میں باہر کا بڑا کمرہ جو کھیل کے وقفہ کے دوران میں تماشائیوں کے آرام کے لئے مخصوص ہوتا ہے ۔

Foziness : (n) ڈھیلا پن ؛ پلپلا ہٹ ؛ چرب داری ۔

Fozy : (a) [Sc.] (اسکاٹستانی اور بول چال) اسفنجی ؛ ڈھیلا ڈھالا ؛ ڈھیلے طور پر ؛ بُنا ہوا نیز پلپلا (گوشت) مجازاً چرب دار ؛ مچرب ۔

Fra : (It.] Frate کا مخفف ؛ مخاطبت میں Friar (عیسائی راہب کے لئے آتا ہے) ۔

Frab : (v) [Onomatopoeic.] نقصان پہنچانا ؛ تنگ کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ ناک میں دم کرنا ؛ زچ کر دینا؛ ستانا؛ تکلیف دینا؛ پیچھےپڑجانا؛ چین نہ لینے دینا ۔

Fracas : (n) [It.'fracasso'.] پُرشور جھگڑا ؛ ہُلڑ ؛ لڑا ئی ؛ ہنگامہ ؛ شورو غل ؛ دنگا ؛ چیخ وپکار ؛ شور و شغب؛ ابتری؛ افراتفری؛ قیل و قال ؛ مبارزہ؛ نزاع ؛ جنگ ۔

Fracted : (a) (نقابت) نکتا ؛ نقابت کا ایک نشان جس کا ایک حصہ الگ ہو گویا ٹوٹا ہوا ہو ۔

Fractile : (n) (شماریات) کاسر ۔

مختلف درجہٴ حرارت پر گذار کر الگ الگ حاصل کرنے کا عمل ؛ کسی محلول کو مختلف اجزاء میں الگ کرنے کاعمل ؛ (کیمیا) جُزوی کشید ۔

Fractional number : (n) (ریاضیات) عدد مکسور ۔

Fractional premium : (n) (تجارت) جزوی پریمیم ۔

Fractional reptication : (n) (شماریات) کسر تکرارانہ ۔

Fractional share : (n) حصہ رسدی ۔

Fractional threads : (n) (طبیعیات) کسری چُوڑیاں ۔

Frcationally : (adv.) جُزوی طورپر ؛ علاحدہ علاحدہ طورپر ؛ توڑ توڑ کر ؛ مختصر یا غیر اہم حدتك ؛ الگ الگ کر کے ۔

Fractionary : (a) (۱) کسری ؛ جزوی ؛ نامکمل ؛ غیر اہم ؛ خفیف؛ ادنیٰ ؛ چھوٹی سی ۔ (۲) اجزاء یا ٹکڑوں کے ذریعہ کیا ہوا ؛ انجام دیا ہوا یا انجام دینے والا ۔ (۳) مائل بہ تجزیہ ؛ ٹکڑوں میں منقسم ہونے کا رجحان رکھنے والا ؛ قابل تجزیہ ؛ جس کے اجزاء یا ٹکڑوں کو جدا کیا جا سکے ۔

Fractionate : (v) تجزیہ کرنا ؛ محلول کے مختلف خواص رکھنے والےحصوں کو عمل تقطیر کے ذریعہ یا کسی دوسرے طریقے سے الگ الگ کر دینا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں تقسیم کرنا ۔

Fractionating : (n) (کیمیا) جُزوی کشیدی ؛ تکسیری ۔

Fractionating column : (n) (کیمیا) جُزوی کشید نلی ؛ تکسیری اُستوانہ ۔

Fractionation : (n) تجزیہ ؛ عمل تجزیہ ؛ کسی محلول کے اجزاؤں کو الگ الگ کر کےحاصل کرنے کا عمل؛ (تقطیر یا کسی اور طریقے سے) ؛ (کیمیا) تکسیر ؛ جزوی کشید ؛ کسر توجّہی ؛ بذریعہ تقطیر تجزیہ ۔

Fractionator : (n) آلہٴ تجزیہ کار ؛ تجزیہ کار آلہ ؛ تقطیر کے ذریعہ کسی محلول کے اجزاء کو الگ الگ کرنےوالا ؛ (کیمیا) تقطیر کرنے والا ۔

Fractionize : (v) (۱) ٹکڑے کر دینا ؛ اجزاء میں تقسیم کر دینا ۔ (۲) (ریاضیات) کسروں میں تقسیم کر دینا ۔

Fractious : (a) جھگڑالو ؛ چڑ چڑا ؛ سرکش ؛ نافرمان ؛ تنك مزاج ؛ نك چڑھا ؛ زود رنج ؛ (خصوصاً بچوں کےلئے) ۔

Fractiously : (adv.) تنك مزاجی سے؛ چڑچڑے پن کے ساتھ؛ سرکشی سے ۔

Fractiousness : (n) تنك مزاجی ؛ چڑچڑاپن ۔

Fracture : (n) [L.'fractura'.] (۱)ٹوٹ پھوٹ ؛ شکست وریخت ؛ شکست؛ توڑنے یا ٹوٹ جانے کاعمل؛ شکستگی؛ ٹوٹنا (خصوصاً ہڈی یا گروچھ کا ٹوٹ جانا) ۔ (۲) دھات کی وہ اندرونی ساخت سطح جو ہتھوڑے سے توڑنے کے بعد نظر آتی ھے ۔ (۳) سادہ حروف علت کے بجائے حروف علت کی ملی ہوئی آواز جو اس کے بعد والے حرف صحیح کی وجہ سے پیدا ہو ۔ (٤) ٹوٹنے کا نتیجہ ؛ انجام شکست ؛ شگاف ؛ درز ؛ دراڑ ؛ بال ؛ (شیشے کی) تقسیم ؛ چٹخ ؛ علاحدگی ؛ جدائی ؛ ٹکڑےٹکڑے ہونے کا عمل ۔

Fracture : (v) (۱) کسی چیز کے تسلسل کو توڑ دینا ؛ چٹخا دینا؛ دراڑ پیدا کر دینا؛ شگاف پیدا کرنا؛ ہڈی وغیرہ کو توڑ دینا ؛ شکستہ کرنا ۔ (۲) نقصان پہنچانا ؛ برباد کر دینا ؛ ٹکڑےٹکڑے کر دینا ۔ (۳) سکون میں خلل ڈالنا ۔ (٤) ٹوٹ جانا ؛ شکستگی میں مبتلا ہونا ؛ شکست و ریخت میں پڑنا ۔ (۵) قانون کی خلاف ورزی کرنا ۔

Compound fracture : اس طرح ہڈی کا ٹوٹ جانا کہ اس کے ساتھ جسم پر زخم بھی پیدا ہوجائے ؛ (طب) مرکب کسر ؛ کسر مع زخم ۔

Fracture dislocation : (n) (طب) کسر وضع ۔

Fraenulum : (n) [dim of 'fraenum.] (تشریح) (ہڈیوں کو جوڑنے والا) ایك چھوٹا جھلّی دار بند یا رباط جو متعلقہ عضو کی حرکت کو روکتا ھے ۔

Fraenum/Frenum : (n) [L.] (۱) وہ چوٹا سا پٹھا (پارگ) جس سےعضو کی حرکت رُك جائے؛ (ہڈیوں کوجوڑنے والا) ایك چھوٹا جھلّی داربند یا رباط جو متعلقہ عضو کی حرکت کو روکتا ھے۔ (۲) بعض زلف پا حیوانات میں جلد کے ایك یا دو باریك موڑ یا تہیں جو ایك لیس دارمادے کے ذریعہ انڈوں کو، بچے نکلنے تك روکے رکھنے کا کام انجام دیتی ہیں ؛ (تشریح) لِجام ؛ بند ۔

Fragile : (a) [L.'fragilis'.] (۱) نازك ؛ دھان پان ؛ جو آسانی سے ٹوٹ جائے ؛ کمزور ؛ بودی ؛ جلد خراب ہو

Fragmentarily : (adv.) اجزاتی طور پر ؛ متفرق ہو کر ؛ٹکڑے ٹکڑے ہو کر ؛ غیر مکمل طور پر ؛ غیر مسلسل انداز میں ؛ غیر مربوط انداز میں ؛ بے ربط ہو کر ؛ علاحدہ طور پر ۔

Fragmentariness : (n) غیر اکملیت ؛ بے ربطگی ؛ شکستگی ؛ ٹکڑے ٹکڑے یا متفرق ہو نے کی حالت ۔

Fragmentray : (a) متفرق ؛ ٹکڑے ٹکڑے ؛ اجزاتی ؛ ٹکڑوں جیسا یا اُن سے مل کر بنا ہوا غیر مکمل ؛ غیر اکمل ؛ غیر کُل ؛ غیر منظم ؛ غیر مسلسل ؛ غیر مربوط ؛ شکستہ ؛ بے ربط ؛ جدا کیا ہوا ؛ علاحدہ ؛ (ارضیات) پرانی چٹانوں وغیرہ کے ٹکڑوں سے مل کر بنا ہوا ؛ باقیات سے مرکب؛ جُز جُز ؛ پارہ پارہ ؛ ریزگی ۔

Fragmentation : (n) (۱) شکستگی ؛ تجزیہ ؛ تقطیع ؛ توڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنے کا عمل ؛ کسی چیز کے ٹکڑے الگ کرنے یا ٹکڑوں میں تقسیم کرنے کا عمل ۔ (۲) (حیاتیات) کونپل پھوٹنے یا شاخیں نکلنے کا عمل ؛ عمل علاحدگی ؛ شاخ درشاخ ہونے کاعمل ۔ (۳) اختلال ذہنی ؛ اختلال فکرو کردار ؛ برتاؤ میں خلل ۔

Fragmentation bomb/-grenade : ریزہ ریزہ کرنے والا بم یا گولہ ؛ ایسا بم جو کسی چیز کو توڑ کر چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں تقسیم کرنے کے لئے بنا یا گیا ہو ۔

Fragmented : (a) متفرق ؛ ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا ؛ تفریق شدہ ؛ شکستہ ؛ مقطوع ؛ غیر مکمل یا بے ربط ؛ جدا کیا ہوا ؛ علاحدہ ؛ غیر مربوط ؛ غیر منظم ۔

Fragmentist : (n) قطعہ گو ؛ قطعات لکھنے والا ۔

Fragmentitious : (a) دیکھو Fragmentary

Fragmentize : (v) ٹکڑوں میں تقسیم کرنا یا ہونا ؛ توڑ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا یا ہونا ؛ تجزیہ کرنا ؛ علاحدہ کرنا یا ہونا ؛ جدا کرنا ؛ الگ کرنا یا ہونا؛ شکستہ ہونا ؛ متفرق ہونا ۔

Fragrance : (n) [L.'fragrantia'.] خوشبو ؛ دل آویز مہک ؛ بوئے خوش ؛ عطریت ۔

Fragrant : (a) [L.'fragmentem'.] خوشبو دار ؛ معطر ۔

Fragrantly : (adv.) خوشبو دار انداز میں ؛ معطرہو کر ۔

جانے والی (چیز) ؛ جس کی بناوٹ نازک ہو ؛ قابل شکست ۔ (۲) نحیف ؛ دُبلی ؛ کمزور ؛ لائق شکست (آدمی) ۔ (۳) بے آبرو ؛ بد خلق ؛ بدچلن ؛ بد کار؛ ضعیف الارادہ ؛ کسی ترغیب یاتحریض میں جلد آجانے والا ۔

Fragilely : (adv.) نزاکت سے ؛ کمزور طور پر ؛ بودے پن کے ساتھ؛ قابل شکست انداز میں ؛ ضعیف الارادہ طور پر ؛ بد چلن ہو کر ؛ بدکارانہ انداز میں ؛ بےآبرو ہو کر ۔

Fragileness : (n) نزاکت ؛ کمزوری ؛ بد چلنی ؛ بد کاری ؛ بےآبروئی ؛ بوداپن ؛ ضعیف الارادگی ۔

Fragilitas : (n) [L.] (طب) تقصّف ۔

Fragilitas ossium : (n) (طب) تقصّفِ عَظمی ۔

Fragility : (n) [L.'fragilitatem'.] جلد ٹوٹ جانے، خراب ہونے یا برباد ہونے کی صفت ؛ زود شکستگی ؛ لطافت ؛ نزاکت ؛ بوداپن ؛ کمزوری ؛ (مجازاً) زودتحریص ؛ آوارگی ؛ بدچلنی ؛ بےآبروئی؛ ضعیف الارادگی؛ چھوٹی موٹی پن؛ (طبیعیات) تقصّف ؛ پھوٹک پن ۔

Fragment : (n) [L.'fragmentum'.] (۱) وہ حصہ جو کسی چیز سے ٹوٹ کر الگ ہو گیا ہو ؛ ٹوٹا ہوا حصہ ؛ پارچہ ؛ ٹکڑا ؛ تار ۔ (۲) کسی چیز کا علاحدہ یا غیرمکمل حصہ ؛ کرچ ؛ جزو ؛ جزو شکستہ ؛ کسی تباہ شدہ گئے گذرے، ضائع شدہ کل کا ایک بقیہ جزو ؛ خصوصاً کسی تحریر و تصویر وغیرہ کا نامکمل حصہ ؛ چھوٹا ٹکڑا ؛ حصہ ؛ الگ کیاہوا یا نامکمل حصہ جیسے کسی نامکمل شے سے جدا کرلیا گیا ہو ؛ (کسی تحریر یا عبارت سے) نکالا یا الگ کیا ہوا حصہ ؛ (ارضیات) پارہ ؛ ریزہ ۔

Fragmental : (a) ٹکڑوں کا یا ان سے مل کر بنا ہوا ؛ اجزاتی؛ غیر مکمل؛ غیر کل ؛ غیر متعلق ؛ غیر مسلسل؛ غیرمربوط ؛ غیر منظم ؛ بے ربط ؛ جدا کیا ہوا؛ علاحدہ؛ شکستہ؛ (ارضیات) پرانی چٹانوں کے منتشر ٹکڑوں یا حیوانیات یا پودوں کے بچے کھچے جمع شدہ حصوں، باقیات اور ہڈیوں پر مشتمل ۔

Fragmentally : (adv.) اجزاتی طور پر ؛ ٹکڑے ٹکڑے ؛ غیر مکمل طور پر ؛ غیر مسلسل انداز میں ؛ غیر مربوط طور پر ؛ بے ربط انداز میں ؛ غیر منظم ہو کر ۔

Frail : (n) [OF.'frayel',of unknown origin.] (۱) ناگر موتھا گھاس (سوار) کی ٹوکری جس میں انجیر و کشمش وغیرہ بند کئے جاتے ہیں اس میں آنےوالی (۳۰ سے ۷۰ پونڈ تک) مقدار ۔ (۲) ناگر موتھا یا سوارجس سےٹوکری بنائی جاتی ھے ۔ (۳)(عامیانہ) (خاص کر امریکا) عورت ؛ استری ۔

Frail : (a) [L'fragilis'.] (۱) نازک ؛ عارض ؛ جلد گزرجانےوالا ؛ ناپائدار ؛ کمزور ؛ لائق شکست ؛ جلد ٹوٹ جانے یا برباد ھوجانے والا ؛ سرسری ؛ آنی جانی ؛ دم بھر کا ؛ ذرا سی دیر کا ۔ (۲) خراب صحت کی حالت میں ؛ بیمار ؛ زار ؛ نحیف ؛ کمزور ؛ نربل ؛ ناتواں ۔ (۳) اخلاقاً کمزور ؛ ترغیبات کا مقابلہ کرنے کے ناقابل ؛ جلد تحریص میں آجانے والا ؛ ضعیف الارادہ ۔ (٤) (عورت) بےعصمت ؛ آوارہ ؛ بد چلن ؛ بدکار ۔

Frail bliss : (n) چند روزہ مسرت ۔

Frail life : (n) چند روزہ زندگی ۔

Frailly : (adv.) نزاکت سے ؛ نازک طور پر ؛ کم زور انداز میں ؛ عارضی طور پر ؛ ناپائدار انداز میں ؛ ناتواں ھو کر ؛ سر سری طور پر ۔

Frailness : (n) نزاکت ؛ کمزوری ؛ ناتوانی ؛ ناپائداری ؛ عارضی پن ؛ بے ثباتی ۔

Frailty : (n) [L.'fragilitatem'.] (۱) غلطی کرنے یا ترغیبات کا شکار ھو جانے کا احتمال (امکان) ۔ (۲) غلطی ؛ کمزوری ؛ نقص ؛ خطا (قابل انگشت نمائی) ۔ (۳) خراب ھونے یا برباد ھو جانے کا رجحان ؛ تلف ھو جانے یا ضائع ھو جانے کا میلان ؛ ناپائداری؛ نااستواری ؛عارضی پن؛ فنا پذیری؛ زوال پذیری ؛ کمزوری ؛ ناتوانی ۔ (٤) اخلاقی کمزوری؛غیرمستقل مزاجی؛ ضعیف الارادگی ۔ (٥) باریکی؛ نزاکت ۔ (٦) قصور؛ گناہ (کمزوری کے باعث) ۔

Fraise : (n) [Fr.] (۱) (برطانوی روز مرہ) شور وشغب ؛ ہنگامہ ؛ غوغا ۔ (۲) (اسکاٹستانی) خوشا مد ؛ چاپلوسی ؛ لایعنی گفتگو ؛ لغویات ۔

Fraise : (v) خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی کرنا ؛ پُھسلانا ؛ تملق کرنا؛ میٹھی میٹھی باتیں کرنا ۔

Fraise : (v) پتھر میں سوراخ کو چوڑا کرنا ۔

Fraise : (v) باڑ لگانا یا باڑ کے ذریعہ دفاع کرنا ؛ قلعہ بندی کرنا ۔

Fraise : (n) [F.'fraise'.] (۱) ایک قسم کا جھالر دار گلو بند (جو سولھویں صدی میں پہنا جاتا تھا) ۔ (۲) (قلعہ بندی) وہ سیدھی یا ڈھلوان باڑھ (کنگورہ) (پتھر یا لکڑی کی) جو قلعہ کی فصیل کی بنیاد اورخندق کے درمیان تحفظ کےلئے لگائی جاتی ھے ؛ کنگورے ۔

Fraise : (n) [F. f.'fraiser'.] وہ اوزار جن سے گول سوراخوں کو چوڑا کیا جاتا ھے یا گھڑی میں پہیوں کے دندانے بنائے جاتے ہیں ۔

Fraken (e) : Frecken کا متبادل

Fram : (v) [Origin unkn.] مارنا ؛ پیٹنا ؛ زدو کوب کرنا ؛ گھونسوں سے مارنا؛ کوٹنا؛ پیسنا؛ چور چور کرنا؛ کچلنا؛ پامال کرنا؛ دھنکنا؛ گولے برسانا؛ بھاری قدم رکھتے ھوئے چلنا یا گھوڑا دوڑانا ۔

Framable/Frameable : (a) [Frame+able.] قابل تشکیل یا توضیع ؛ گھڑنے یا بنانے کے لائق؛ قابل تعمیر ؛ قابل تجویز؛ قابل ترکیب؛ قابل تنظیم؛ لائق تجسیم ۔

Framboesia : (n) [F.'framboise'.] (مرضیات) فرامبیز یا ؛ حبشیوں کی ایک متعدی بیماری ؛ (طب) یاز (مرض) بیماری جس میں جسم پر گلٹیاں نکل آتی ہیں ؛ حبشیوں کی ایک متعدی اور پرانی بیماری جس میں راس بیری کی شکل کی متورم گلٹیاں جسم پر پیدا ھو جاتی ہیں ۔

Framboesioid : (a) فرامبیزیا کی طرح ۔

Frame : (n) [OE.'fram'.] (۱) تعمیر یا بنانے کا طریقہ یا اصول ۔ (۲) تعمیر ؛ بناوٹ ؛ ترکیب ؛ نظم ؛ ساخت؛ نظام؛ معینہ نظم؛ معینہ طریقہ؛ تجویز؛ مسلمہ ضابطہ ؛ نقشہ ؛ طریقۂ کار ؛ (خصوصاً گورنمنٹ کام)؛ ماہیت ؛ نوع ؛ جنس؛ نوعیت ۔ (۳) (مزاج یا دل کی) عارضی حالت ؛ عارضی کیفیت ۔ (٤) ایسی تعمیر جو چوکھٹے میں بند ھو ؛ جس کے چاروں طرف چوکھٹا لگا ھو ۔ (٥) انسان یا جانور کا کالبد ؛ جسم ؛ قالب؛ ہیکل ؛ ڈھانچہ ۔ (٦) عمارت کا ڈھانچہ ۔ (۷) کسی چیز کا اندرونی سہارا یا ضروری تختی تعمیر ۔ (۸) تصویر یا شیشے کا چو کھٹا یا خانہ ۔ (۹) (باغبانی) وہ روغنی چوکھٹا جو درختوں کو سر دی سے بچانے کے لئے لگایا جاتا ھے ۔ (۱۰) (کان کنی) ڈھلواں تختہ جس پر کچی دھات دھوئی جاتی ھے ۔ (۱۱) قیاس منطقی کا ایک محول ؛ قیاس منطقی کی ایک

شکل ۔ (١٢) Frame up خفیہ سازش ۔ (١٣) وہ تعمیر ، ڈھانچہ ؛ عمارت یا انجن جو مختلف ٹکڑوں کو جوڑ کر بنے ۔ (١٤) لکڑی، تختےاور کڑیوں وغیرہ کا بنا ہوا ایک ڈھانچہ جو کسی عمارت کی تعمیر کے لئے بنایا جائے ۔ (١٥) عمارت (خصوصاً لکڑی کی بنی ہو) ۔ (١٦) ڈھانچہ یا سہارا مثلاً چھاتے کی کمان وغیرہ ۔ (١٧) (طبیعیات) ایک ٹسک جس میں حروف چیں کےلئےٹائپ کے ڈبےرکھےجاتےہیں ۔ (١٨) (جہازرانی) وہ خمدارلکڑیاں یا اسی طرح کے آہن پوش کے ٹکڑے جو جہاز کے ساق کی شکل کے ہوں ۔ (١٩) کوئی ایسا ظرف جس کا فریم یا چوکھٹا ایک ضروری حصہ ہو، مثلاً ایک قسم کا ککڑ تختے کو چاروں طرف سے گھیر ے رکھے تاکہ اُس میں ریت بھر کر کسی چیز کا قالب بنا یا جاسکے ۔ (٢٠) (روز مرہ) دبلا پتلا انسان یا جانور ۔ (٢١) کوئی ایسی چیزجس پر، جس میں یا صلیبی طور پر کوئی دوسری چیز رکھے ۔ (٢٢) (جمع میں) چشمے کا فریم ۔ (٢٣) ہم وزن یا ہم قسم تیشوں یا کلہاڑیوں کا نظارہ یا محل (پوزیشن) کو محدود کیا جاسکتا ھے ۔ (٢٤) معیاروں ، اعتقادات یا مفروضات کا مجموعہ جو کردار وغیرہ کو اپنے تابع رکھتا ھے؛ ان پر اثر انداز ھوتا ھے ۔ (٢٥) (سینماٹوگرافی) فلم کی منفرد میں سے ایک (جو ایک دوسرے سے الگ بھی ھو اور کسی مجموعےمیں داخل بھی کی جاسکے؛ (ٹیلی ویژن) کوئی بھی تمثال ۔

Man of gigantic frame : عظیم الجثہ آدمی ؛ دیوپیکر آدمی ۔

Sobs shook her frame : سسکیوں سےاس کا سارا جسم ہل گیا ۔

The frame of heaven or earth : زمین یا آسمان کا چوکھٹا؛ حصار ۔

The frame of society of Govemmet : حکومت یا سماج، کی تجویز ؛ طریقہء کار یا تنظیم ۔

Frame : (v) (١) تشکیل کرنا ؛ وضع کرنا ؛ نقشہ بنانا ؛ ڈول ڈالنا ؛ گھڑنا ؛ بنانا ؛ ظاہر کرنا ؛ بتانا ؛ اشارہ کرنا ۔ (٢) (افعال، خیالات، اشخاص کو) مائل کرنا ؛ ترغیب دینا ؛ بٹھانا ؛ رہنمائی کرنا ۔ (٣) اپنے کام میں ھوشیاری ظاہر کرنا (کسی غرض سے ایسی حالت ظاہر کرنا جس سے ھوشیارھونے کی توقع کی جاسکے) ۔ (٤) بٹھانا؛ چسپاں کرنا؛ جوڑکر بنانا (To اور into کے ساتھ) ۔ (٥) مختلف حصوں کو جوڑ کر مکمل کرنا ؛ کسی نقشے کے مطابق بنانا ۔ (٦) مرتب کرنا (قواعد) ۔ (٧) (الفاظ میں) اظہار کرنا ؛ بیان کرنا ؛ منظوم کرنا ؛ الفاظ میں پیش کرنا (مضامین، قصے)؛ قائم کرنا (نظریہ) ۔ (٨) صاف تلفظ کرنا ؛ الفاظ کے معنی قائم کرنا ؛ خیال میں لانا؛ لفظ لفظ ؛ صرف الگ بولنا ۔ (٩) خیال کرنا؛ تمثیل کرنا؛ تصور کرنا؛ ذہن میں تشکیل دینا ؛ ذہن میں خاکہ بنانا ؛ تصورمیں لانا ۔ (١٠) چوکھٹے کا کام دینا ؛ چوکھٹے کے مثل ھو جانا ۔ (١١) ایک چوکھٹے میں لگانا ؛ چسپاں کر دینا ۔ (١٢) رجوع کرنا؛ مدد لینا؛ کام لینا؛ جوق درجوق جمع ھونا ؛ راہ عمل اختیار کرنا؛ اپنی راہ نکالنا یا بنانا (بول چال) جانا ؛ آگے بڑھنا ؛ راہ نکالنا ۔ (١٣) مطابق کرنا ؛ ہم آہنگ کرنا ؛ موافق کرنا؛ درست کرنا ؛ ٹھیک کرنا؛ بٹھانا ۔ (١٤) بنانا ؛ تعیمر کرنا ؛ ترکیب دینا ؛ دو پرزوں یا حصوں کو ملانا، جوڑنا یا درست بٹھانا ؛ کسی وضع کے مطابق کرنا ؛ کسی ڈیزائن کے موافق اُتارنا۔ (١٥) خاکہ بنانا؛ ڈھانچہ بنانا ؛ ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ تدبیر نکالنا ؛ گھڑنا ؛ تیار کرنا (کوئی پلاٹ ، خاکہ وغیرہ) ؛ (کہانی) بننا ؛ فسانہ طرازی کرنا ۔ (١٦) منہ اور لب سے اظہارخیال کرنا (بغیر الفاظ ادا کئے) ۔ (١٧) جوڑ ڈالنا ؛ جوڑ بندی کرنا ؛ گرہ یا جوڑ کے ذریعے ملانا ۔ (١٨) سازش کرنا (کسی جہاز کے ارتکاب کو) پہلے سے مرتب کر لینا یا سازش تیار کر لینا؛ (دوڑ وغیرہ کے نتیجے کو) لیپ پوت کر قابل قبول بنانا؛ چالبازی کرنا؛ کسی کےخلاف کوئی غلط الزام گھڑنا ۔

To frame کسی کے خلاف غلط الزام گھڑنا ؛ الزام تراشی کرنا؛ تہمت لگانا؛ باندھنا؛ اتہام لگانا؛ اختراع پردازی کرنا ۔

To frame up : (امریکی عامیانہ) سازش کرنا ؛ مجرمانہ ارادے سے (کسی واقعے کا) تانابانا پہلے ہی بُن لینا ؛ (دوڑ وغیرہ کے) نتیجے کو لیپ پوت کر قابل قبول بنانا؛ چال بازی کرنا ۔

Frame-breaker : (n) موزہ وغیرہ بُننے کے فریم کو رواج دینے کی پُرتشدد مخالفت کرنے والوں میں سےایک ۔

Frame-bridge : (n) کٹھ پل ؛ چوبی پُل ؛ لکڑی کا پُل ؛ شہتیر کے ٹکڑوں کو جوڑ کر بنایا ھوا پُل ۔

Frame-dam : (n) سرو کی لکڑیوں سے بنایا ھوا بند ؛ لکڑی کا بند ؛ سدِ چوبی (جس میں لکڑیاں اس طرح

موافق یا مطابق کرنے والا ؛ درست بٹھانے والا؛ کسی وضع پر ڈھالنے یا بنانے والا ؛ کہانیاں گھڑنے والا ؛ پلاٹ تیار کرنے والا ؛ الفاظ کا جامہ پہنانے والا ؛ ذہن میں خاکہ تیار کرنے والا ؛ تصور کرنے والا ؛ چوکھٹے میں بٹھانے والا ؛ چوکھٹے کی طرح کام آنے والا ۔

Frameless : (a) بغیر چوکھٹے کا ۔

Framework : (n) چوکھٹا یا دربست جس پر یا جس میں کوئی چیز بٹھائی، جمائی یا روکی جائے ؛ کئی حصوں کو ایک ساتھ ملا کر بنا یا ہوا ڈھانچہ یا چوکھٹا ؛ پیکرہ ؛ قالب ؛ کالبد ؛ چہار چوبہ ؛ پنجر ؛ نیز مجازاً ۔

Framing : (n) (۱) کوئی چیز بنانے، تعمیر کرنے یا تشکیل دینے کاعمل ، طریقہ یا طریقۂ عمل ۔ (۲) بنائی ہوئی چیز؛ شے متشکل؛ تشکیل دی ہوئی چیز؛ مجسم کی ہوئی شے؛ صورت یافتہ چیز؛ گھڑی ہوئی چیز ۔ (۳) چوکھٹا یا چوکھٹوں کا سلسلہ یا نظام ۔ (٤) اشیاء یا مسالہ جس سے چوکھٹا بنایا جائے ۔

Framing chisel : (n) چول بنانے کی وزنی چھینی یا رُکھانی ۔

Frampold/Frample : (n) [origin unkn.] (۱) (بول چال)نک چڑھا؛ تندمزاج ؛ تنک مزاج ؛ ترش مزاج ؛ کج خلق ؛ تند خو ؛ بد مزاج ؛ چڑ چڑا ؛ زود رنج ؛ برہم ؛ جھلا یا ہوا؛ برافروختہ ؛ ناگوار؛ ناخوشگوار ؛ تلخ ؛ پریشان کن ؛ تکلیف دہ ۔ (۲) جیوٹ والا ؛ پُرجوش ؛ آتش مزاج ؛ جوشیلا؛ جری (گھوڑا) ۔

Franc : (n) [F.] ایک فرانسیسی سکّہ؛ چودھویں صدی کا ایک طلائی سکّہ جس کا وزن ساٹھ گرین ہوتاتھا؛ بلجیم اور سوئٹزرلینڈ کا اسی کےمماثل سکّہ ۔

Franc-archer : (n) [F. franc+ archer.] (فرانسیسی تاریخ) چارلس ہفتم کی قائم کردہ تیراندازوں کی جماعت جنہیں اُن کی خدمات کے صلے میں تمام ٹیکسوں سے بری کر دیا گیا تھا ۔

Franc-tireur : (n) [F.] فرانس کی انقلابی جنگوں کے دوران وجود میں آئی پیدل فوج جو فرانس کی باقاعدہ فوج سے علاحدہ اپنی تنظیم رکھتی تھی ؛ بےقاعدہ پیدل فوج کا سپاہی ۔

Franchise : (n) [OF.'franchise'.] (۱) کسی بار، ذمہ داری یا کسی کے حاکمانہ اختیارات سے قانونی طورپر معافی یا استثناء ؛ معافیت ؛ (زیادہ وسیع

رکھی جاتی ہیں کہ اُن کے سرے دباؤ کی جانب ہوں) ۔

Frame-house : (n) جو دکان لکڑی کے ڈھانچے پر تختے لگا کر بنائی گئ ہو ؛ لکڑی کا مکان ۔

Frame-level : (n) معماروں کا وہ آلہ جس سے وہ سطح کی اونچائی یا نیچائی کا اندازہ لگاتے ہیں ؛ (تعمیرات) معمار کا لیول ۔

Frame of mind/-soul : (n) مزاج یا دل کی عارضی حالت یا کیفیت ؛ ذہن کا ڈھانچہ ؛ ذہن کی ساخت ؛ روح کا ڈھانچہ یا سانڑ ۔

Frame of reference : (۱) ہم وزن یا ہم قسم تیشوں یا کلہاڑیوں کا نظام جس سے حرکت یا پوزیشن کو محدود کیا جاتا ہے ۔ (۲) معیاروں، اعتقادات یا مفروضات کا مجموعہ جو خیالات، تصورات اورکردار وغیرہ کو اپنےتابع کرکے ان پر اثرانداز ہوتا ہے ۔

Frame-saw : (n) آڑا جو ایک چوکھٹے میں لگا ہوتا ہے ؛ چوکھٹے دار آرا ۔

Frame stud : (n) لکڑی کا کھمبا یا پایہ ۔

Frame tubbing : (n) مضبوط لکڑی کا خول جس میں پانی داخل نہ ہو سکے ۔

Frame up : (n) (بول چال ابتداً امریکا) ترتیب ماجرا ؛ پلاٹ کی ترتیب ؛ ترتیب واقعہ ؛ خصوصاً ناپاک ارادے سے؛ سازش ؛ ساز باز ؛ خفیہ سازش ۔

Frame up : (n) (۱) (امریکا) کسی کے خلاف جھوٹا الزام لگانا؛ ساز باز کرنا ۔ (۲) بری نیت سے (کسی واقعہ کو) ترتیب دینا ۔ (۳) (انتخاب، دوڑ وغیرہ کا) جھوٹا نتیجہ نکالنا ۔

Frame-work/Frame work : (n) کسی چوکھٹے یا ڈھانچے میں یا اُس کی مدد سے کیا ہوا کام ؛ کسی خاکے کے تحت یا اُس کی مدد سے کیا ہوا کام ۔

Frameable : (a) جو مرتب کیا جاسکے ؛ جس پر چوکھٹا لگایا جا سکے ۔

Framer : (n) مرتب کرنے والا ؛ چوکھٹا لگانے والا ؛ گھڑنے والا؛ بنانے والا ؛ تعمیر کرنے والا ؛ تشکیل دینے والا ؛ سازش کرنے والا ؛ تہمت لگانے والا ؛ ظاہر کرنے والا ؛ راہ نکالنے والا ؛ جوڑنے والا ؛

معنوں میں)حکومت کی طرف سے کسی شخص یا جماعت کو ملی ہوئی مراعت ۔ (۲) عام حق یا مخصوص حق جو کسی شخص یا جماعت کو دیا گیا ہو ۔ (۳) سلطنت کی ہیئت ترکیبی میں پورے حقوق کے ساتھ شمولیت ۔ (٤) حق شہریت ؛ شہریت ۔ (٥) عام انتخابات میں حق رائے دہی ؛ حق انتخابات (خاص کر قانون ساز جماعت کے ممبران کے لئے) ۔ (٦) وہ اصول جس پر اس کے حاصل کرنے کی استعداد کا فیصلہ ہوتا ہے ۔ (۷) (جدید معنوں میں) انتخابی حق رائے دہی کےلئےمختلف لیاقتوں میں سےایک ۔ (۸) (سیاسیات) حق انتخاب ؛ حق رائے (دہی) ۔ (۹) کسی کمپنی کے ذریعہ کسی شخص یا جماعت کو تفویض کیا ہوا اختیار جس کے تحت وہ کسی خاص علاقے میں اس کمپنی کی مصنوعات یا خدمات کی فروخت کا مجاز ہوتا ہے ۔

Fancy franchise : استعداد حق رائے دہی کا معیار جو خودمختارانہ طریقہ پر قائم کیاگیا ہو ۔

Franchise du quartier : (n) (تاریخ) حق امان ۔

Francisc : (n) [med. L.'fancisca'.] ایک قسم کی جنگلی کلہاڑی یا گرانسہ جسے فرانك کے حامیوں نے استعمال کیا تھا ۔

Franciscan : (n) [med.L.'franciscus'.] عیسائی درویش (راہب) جس کا تعلق اس برادری سے ہوتا ہے جو سنہ ۱۹۰۲ء میں St. Francis باشندہ٭ فرانسیسی نے قائم کی تھی ۔

Franciscan : (a) سلسلہ راہبان سنت فرانسس سے وابستہ یا اُس سلسلے کا؛ سنت فرانسس کے سلسلے والوں سے متعلق ؛ بطور صفت بھی مستعمل ہے ۔

Francium : (n) [mod . L.] (کیمیا) فرانسیم (عنصر، دھات) دھات کا ایك ریڈیو ایکٹیو عنصر جو القلی دھات کے سلسلے کا ثقیل ترین عنصر ہوتا ہے اور کیمیائی طور پر سیسیم (Caesium) کے برابر ہوتا ہے ؛ اس کا ایٹمی نمبر ۸۷ ہے ۔

Francize : (v) [F. f. 'francais'.] فرانسیسی بنانا؛ فرانسیانا۔

Francization : (n) فرانسیانا؛ فرانسیسی بنانے کاعمل ؛ اس طرح حاصل شدہ مرتبہ یا قانونی حیثیت ؛ حیثیتِ عرفی۔

Franco- : [med L. Comb. f. Franci.] کلمہ سابقہ (پیشوند) بہ معنی فرانسسوی ؛ فرانسیسی ۔

Francolin : (n) [It.'Francolino'.] ایك قسم کی چڑیا جو تیتر سے مشابہ ہوتی ہے ؛ دُرّاج ۔

Francolin partridge : دیکھو Francolin

Francolite : (n) (معدنیات) اپٹائٹ کی ایك قسم جو ڈیوان شائر کے مقام وہیل فرانکو میں کاربونیٹ آف لائم کے تہ نشیں مادوں کی صفت والے تودوں میں پائی جاتی ہے ۔

Francophil (e) : (a) فرانس کا بہت زیادہ جانب دار؛ فرانس دوست ؛ ہواہ خواہ فرانس ؛ فرانس کا بے حد طرف دار ۔

Francophile (e) (n) وہ شخص جو فرانس کا بے حد طرف دار اور جانب دار ہو۔

Francophilea : (n&a) جس (شخص) کو فرانسیسیوں کی طرف سے ہر وقت اندیشہ لگا رہتا ہو؛ فرانس ترس ؛ متنفر فرانس ؛ فرانس بیزار ۔

Francophone : (n) فرانسیسی زبان بولنے والا شخص۔

Francophone : (a) فرانسیسی زبان بولنے والا۔

Francophone : (n) فرانسیسی بولنا ۔

Francophonic : (a) فرانسیسی بولنے سے متعلق ۔

Frangent : (a) [L.'frangentem'.] شکستنی ؛ توڑنے والا ؛ توڑ ڈالنے والا ؛ چور کر دینے والا ؛ ہڈی توڑ ؛ استخواں شکست ۔

Frangibility : (n) خستگی ؛ شکستگی ؛ ٹوٹنے یا توڑے جانے کی صفت ؛ (طبیعیات) تقصّف ؛ پھوٹك ۔

Frangible : (a) [L.'frangere'.] شکستنی ؛ لائق شکست ؛ ٹوٹنے یا توڑے جانے کے لائق ۔

Frangipane : (n) [F. said to be from 'Frangipan, name of the inventor.] (۱) سرخ چنبیلی کا عطر ؛ عطر یاسمین ۔ (۲) سرخ چنبیلی کا درخت ؛ یاسمین سرخ ۔ (۳) پیسٹری (کلوچہ) جو بادام، شکر، بالائی سے بنتی ہے ۔ (٤) (کیمیا) عطرگل پاس ؛ (نباتیات) گل پاس ۔

Frangipani (n) : (n) سرخ چنبیلی کا عطر ؛ یاسمین سرخ کا عطر ۔

Frangis : (n) [Blend of Fr. 'fran (cais'.] انگریزی اور امریکی الاصل الفاظ؛ رومن ویدوں کےلئے ربط دینے امتیاز دینے سے پیدا شدہ فرانسیسی زبان کا ناقص بیان ؛ بطور صفت بھی مستعمل ھے ۔

Frangulic (acid) : (a) (کیمیا) بید کی قسم کے ایک درخت (آلڈر) کی چھال میں موجود ایک زرد رنگ کے قلم پذیر ، رنگنے والے مادے کا (ترشہ)۔

Frangulin : (n) [f.the na meof the tree (Rhmnus) Frangula+-in.] (کیمیا) بید کی قسم کے ایک پھل دار درخت (آلڈر) کی چھال میں موجود ایک زرد رنگ کا قلم پذیر رنگنے والا مادہ ۔

Frank : (n) [OE.'Franca.'] (۱) جرمنک قوم یا متحدہ جماعت کا ایک فرد جس نے چھٹی صدی میں فرانس فتح کیا تھا ۔(۲) (لیول ٹائن کے محاورہ میں) مغربی قومیت رکھنے والا فرد ۔ (۳) فرنگی ؛ المانوی ۔

Frank : (n) [f. Frank (v)] (۱) اس شخص کا دستخط جو محصول ڈاک کے بغیر خطوط ارسال کرنے کا مجاز ھو ۔(۲) خط یا لفافہ جس پر کسی ایسے شخص کا دستخط ھو ۔

Frank : (n) [from its note.] (بول چال) بگلا ۔

Frank : (a) یورپ کی مغربی قوموں کا ؛ خصوصیت میں اُن جیسا یا اُن میں رائج ۔

Frank : (a) [med. L. 'francus'.] (۱) تیز فہم ؛ ذہین ؛ صاف دل ؛ صاف زبان؛ صاف گو؛ راست باز ؛ بے لاگ ؛ سادہ؛ ایمان دار؛ صریح ؛ واضح ؛ معین ؛ کھرا۔ (۲) ظاہر ؛ کھلا ؛ اعلانیہ ؛ بے تکلف ۔(۳) وسیع القلب ؛ آزاد خیال ؛ وسیع الخیال ؛ سخی ؛ کریم ؛ داتا ؛ فیّاض ؛ دلدار ؛ شاہ خرچ ؛ دل کھول کر دینے والا ؛ عالی ہمت ؛ منش ؛ شریف النفس ؛ کشادہ دل ؛ فیض بخش ۔(٤) آزاد ؛ بےلگام ؛ بے مہار ؛ مطلق العنان ؛ بے قید وبند؛ تمام قیود اور ذمہ داریوں سے آزاد ؛ صاف ؛ بے جھجھک ؛ کھلا ھوا ؛ بے روک ۔ (۵) (کیمیا) غیرمرکب ؛ (نباتیات) جو دوسرے اعضا سے الگ یا بے لاگ ھو ؛ (توانائی قوت) غیرمشغول (تجارت) بلا بار؛ بلامحصول۔

Frank : (v) [f. Frank (a) 2.] (۱) (تاریخ) خط وغیرہ پردستخط کرنا کہ وہ بغیر محصول ڈاک میں جاسکے (قدیم دستور تھا کہ خاص خاص لوگوں کے دستخط اگر خط پر ھوں تو اس کا محصول معاف ھو جاتا تھا) بلا محصول بھیجنا یا بھیجے جانے کے لائق بنانا ۔(۲) کسی شخص کے آنے جانے میں آسانیاں پیدا کرنا ۔ (۳) کسی شخص کو اعلیٰ صحبتوں میں شرکت کی اجازت دینا (موقع دینا) ۔(٤) کسی شخص کو بلا کرایہ لے جانا ؛ پہنچا دینا ۔(۵) کسی شخص کو آئندہ ادائی یا محصول سے مستثنیٰ اور معاف کر دینا ؛ محصول سے بری کر دینا ۔

A franking duty/-imposition : وہ محصول جس کی معافی دے دی گئی ھو ۔

Frank-almoign/-almoin : (n) [AF.'fraunke almoigne'.] (قانون) جاگیر لاخراج جو مذہبی خدمات کےصلے میں ھو ۔

Frank chase : (n) (قانون) دوسرے کے جنگلوں میں شکار کا حق ۔

Frank-fee : (n) جائداد غیر مشروط یا قابل توریث ؛ جائداد کا حق ملکیت نیز وہ زمین جو ایسے حق ملکیت کے تحت ھو ۔

Frank monster : (n) وہ چیز جو اپنے بنانے والے کے ہی لئے تباہ کن یا خوفناک بن جائے ۔

Frank-pledge : (n) [AF. 'franc-pledge.] (۱) (تاریخ) (قدیم انگریزی قانون) وہ نظام یا ضابطہ جس کے تحت بعض استثناؤں کے ساتھ دس کنبہ داروں کی جماعت کا ہر مرد جو ۱۲ سال یا اُس سے زیادہ عمر کا ھو، اُن دس کنبوں کے دوسرے ارکان کی نیک چلنی یا اُن سے سرزد ھوئے کسی نقصان کے لئے ذمہ دار ھوا کرتا تھا ۔ (۲) اس نظام کا کوئی رُکن ؛ نیز یہ نظام (ایک دوسرے کےپڑوس میں رہنے والے دس کنبہ دار جو ایک دوسرے کی نیک چلنی کے ضامن اور بدچلنی کےلئے جواب دہ ھوتےتھے ۔

Frank-tenement : دیکھو Free-hold

Frank- tenure : (n) دیکھو Free-hold

Frankenstein : (n) مسز شیلی کے رومانس فرنیکینشائن کا مرکزی کردار جس نے ایک بے حد بدنفس اورعفریت صفت لفظ کی تخلیق کی؛ اس لفظ کا استعمال عموماً غلط طور پر کسی عفریت صفت انسان کے نام کی طرح ھوتا ھے جو خود خالق کو خائف اور تباہ کرتا ھے ؛ مزید دیکھو Frank monster ۔

Frankfold : (n) (قانون) دیکھو Faldage

Frankfort : (n) جرمنی کے ایک شہر کا نام ۔

Frankfort black : (n) سیاہ روغن جو تانبے پر نقش و نگار کھودنے میں استعمال کیا جاتا ھے : تانبے کی چادروں پر منبت کاری میں استعمال کیا جانے والا اچھی قسم کا سیاہ روغن یا رنگ ۔

Frankfurter/Frank furt : (n) [G.'Frank Furter wurst'.] انتہائی چٹخارا دار اور بھر پور مسالہ دے کر دھوئیں میں خشك (اور محفوظ) کیا ھوا : گائے اور سور کے گوشت کا سا سیخ (جو قیمہ کئےھوئے گوشت میں مسالہ ملا کر اور انتڑیوں میں بھر کر بنایا جاتا ھے ۔

Frankincense : (n) [OF. 'Franc encens.'] (۱) لوبان ؛ بخور ؛ کندر: (کبھی کبھی) لوبان کا دھواں ۔ (۲) سرد یاصنوبر کے درختوں سے حاصل شدہ بخوریا لوبان ؛ نیز وہ درخت ۔

Frankish : (a) (۱) فرنگیوں کا یا اُن سے متعلق ۔ (۲) چھٹی صدی میں فرانس کو آزاد کرانے والی جرمنی قوم یا متحدہ اقوام کا یا اُن سے متعلق ۔ (۳) مغربی قوموں کا یا اُن سے متعلق ۔

Frankish : (n) فرنگیوں کی زبان ؛ چھٹی صدی میں فرانس کو آزاد کرانے والی المانوی (جرمنی) قوم یا متحدہ اقوام کی زبان ۔

Franklin : (n) [Anglo L. 'franc-colanus.] (تاریخ) چودھویں اور پندرھویں صدی کازمیندار جو غلام تو نہ تھا مگر عالی خاندان اور شریف النسل بھی نہ ھوتا تھا ؛ لاخراج جانداد کا مالك ؛ بے لگان جانداد رکھنے والا ۔

Franklinian : (a) [f. Franklin.] بنجامن فرینکلین کا یا اُن سے متعلق ؛ (سیاسیات) فرینکلین کا پیرو ۔

Franklinian : (n) فرینکلین کا پیرو یا حامی شخص ۔

Franklinic : (a) ایك صفت جس کا اطلاق رگڑ یا مزاحمت سے پیدا شدہ برقی توانائی پر ھوتا ھے ۔

Franklinism : (n) رگڑ سے پیدا شدہ برقی توانائی ۔

Franklinist : (n) فرینکلین کے نظریہء برقی توانائی کا موید یا حامی؛ وہ شخص جوبرقی توانائی کےنظریہ میں فرینکلین کی پیروی یا حمایت کرتا ھو ۔

Franklinite : (n) [f. Franklin.] (معدنیات) چمکیلے سیاہ بلوروں میں پایا جانےوالا جستے ؛ میگنیز اور لوھے کے آکسائڈوں کا ایك مرکب ۔

Frankly : (adv.) صفائی سے ؛ درستی سے ؛ صاف گوئی کے ساتھ ؛ بے لاگ طو پر؛ صریحاً ؛ واضح انداز میں ؛ بےباکانہ ؛ آزادانہ ؛ بلاجھجك طور پر ؛ صاف دلی سے ؛ ایمان دارانہ ؛ کھلے طور پر ؛ اعلانیہ انداز میں ۔

Frankness : (n) صاف بیانی ؛ سچائی ؛ صفائی قلب ؛ صاف دلی ؛ بے باکی؛ کھراپن ؛ راستی؛ راست بازی ؛ وسیع القلبی ؛ ایمان داری ؛ غیر جانب داری ؛ اخلاص مندی ؛ صاف باطنی ؛ بے لاگ پن ۔

Frantic : (a) [ME.'frentik, frantik'.] شوریدہ سر ؛ آپے سے باہر ؛ ہذیانی ؛ دیوانہ ؛ مضطرب ؛ قابو سے باہر ؛ پاگل ؛ بد حواس ؛ وحشی ؛ بے عقل ؛ ذہنی مریض ؛ سودائی ؛ مجنوں ؛ باؤلا ؛ بے وقوف ؛ خبطی ؛ مراقی ؛ مغلوب الغیظ ۔ (بعد کے استعمال میں) سخت جذبے کی حالت میں ؛ سخت اضطراری حالت میں ؛ دیوانگی یا ہیجانی کیفیت میں ؛ پاگل کی طرح غضب ناك یا طیش میں (شاذ) ۔

Frantically/Franticly : (adv.) مضطربانہ ؛ بحالت غیظ و غضب ؛ اضطراری حالت میں ؛ شوریدہ سری سے ؛ ہذیانی طور پر ؛ آپے سے باہر ھو کر ؛ پاگلوں کی طرح ؛ بدحواسی سے ؛ مجنونانہ ؛ بطور سودائی ؛ وحشیانہ انداز میں ۔

Franticness : (n) سودا ؛ جنون ؛ شوریدہ سری ؛ پاگل پن ؛ بدحواسی؛ ہذیان؛ دیوانگی؛ اضطراب؛ وحشت ؛ باؤلاپن ؛ خبط ؛ بے عقلی ۔

Frap : (v) [OF.'fraper'.] (۱) (بحری) خوب کس دینا ؛ خوب چست باندھنا ؛ نقارے وغیرہ کی رسیوں کو کھینچ کر کسنا ۔ (۲) مارنا ؛ پیٹنا ؛ زدو کوب کرنا ؛ ضرب لگانا وار کرنا ۔

Frappe : (a) [Fr. pa. pple. of frapper.] ٹھنڈا کیا ھوا ؛ جمایا ھوا ؛ یخ بستہ ؛ منجمد؛ برف سےٹھنڈا کیا ھوا ۔

Frass : (n) [Ger. f. 'fressen'.] (۱) کیڑوں کے بچوں یا انڈوں کا فُضلہ ۔ (۲) وہ مادہ یا فضلہ یا کوڑا کرکٹ جو سوراخ کرنے والے کیڑے چھوڑ جاتے ہیں ؛ (حیوانیات)فُضلہء کِرم ۔

Frate : (v) [F.Fratting.] (دشمن ملك کی فوج یا وہاں کے باشندوں کے ساتھ) دوستانہ مراسم قائم ھونا ۔

Frate : (n) (دشمن ملك کی فوج یا وہاں کے باشندوں کے ساتھ) دوستانہ تعلقات قائم کرنے سے جو عورت ملی ھو ۔

Frate : (n) [It.] عیسائی درویش ؛ راہب ۔

Frater : (n) [OF. 'fraitur'.] (تاریخ) دیر یا مسیحی خانقاہ کا وہ کمرہ جہاں کھانا کھایا جاتا تھا؛ آرام گاہ ؛ طعام خانہ ۔

Frater : (n) [L.] برادر؛ بھائی ؛ ساتھی ؛ اخی ؛ رفیق ؛ ہم دم ؛ دوست ؛ دینی یا نظریاتی بھائی ۔

Frater consanguinous : (n) (سماجیات) برادر صُلبی ۔

Frater uterinus : (n) (سماجیات) برادر بطنی ۔

Fraternal : (a) [f. L. fraternus+ A L.] برادرانہ ؛ بہ سلسلہ اخوت ؛ بھائی بندی کا ؛ دوستانہ ؛ بھائیوں کا یا اُن سے متعلق ۔

Fraternal insurance : (n) (تجارت) باہمی بیمہ ۔

Fraternal polyandry : (n) (سماجیات) چند برادر شوہری ۔

Fraternally : (adv.) برادرانہ طور پر ؛ اُخوت سے ۔

Fraternate : (شاذ) بھائی بنانا ؛ بھائی کی طرح دوستی یا ہمدردی کا رشتہ قائم کرنا ؛ بھائی کی حیثیت سے شامل کر لینا یا شریک کرلینا ؛ برادرانہ اشتراک میں شامل کرلینا ؛ متفق ہونا ؛ برادری میں شامل کرنا یا ہونا ؛ ملنا جلنا ؛ بھائی چارہ پیدا کرنا ؛ رشتہء اخوت قائم کرنا ؛ خلا ملا پیدا کرنا ؛ دوست بنانا ؛ دوستوں کی طرح برتاؤ کرنا ؛ دوستی کرنا ؛ (دشمن ملک کی فوج یا وہاں کے باشندوں کے ساتھ) دوستانہ روابط قائم کرنا ؛ دوستانہ تعلقات پیدا کرنا ؛ دوستی کرنا ۔

Fraternation/Fraternism : (n) میل جول ؛ دوستوں کی طرح ملاپ ؛ برادرانہ اشتراک یا اتحاد ۔

Fraternity : (n) [L.'fraternitatem '.] (١) برادری ؛ برادرانہ تعلقات ؛ اخوت ؛ بھائی چارہ ؛ بھائیوں کا سا ملاپ؛ بھائی کا رشتہ ۔ (٢) مذہبی جماعت ؛ کوئی جماعت جس کے مقاصد مشترک ہوں ؛ ایک ہی طبقے کے لوگوں کا اجتماع ؛ کسی مشترک مفاد کےلئے بنائی گئی انجمن یا جماعت ۔ (٣) ہم پیشہ یا ہم طبقہ لوگوں کی جماعت یا برادری ؛ کمپنی ؛ ساجھا ؛ اشتراک ۔ (٤) (سماجیات) پنچایت ؛ برادری ؛ اُخوت ۔

Fraternization : (n) [F.] میل جول ؛ دوستوں کی طرح ملاپ ؛ برادری ؛ مواخات ؛ اخوت ؛ برادرانہ اشتراک یا اتحاد؛ بھائیوں کی طرح متحد ہونے کا عمل؛ برادری میں شامل کرنے کا عمل ؛ بھائی کی حیثیت سے شامل یا متحد کرلینے کا عمل ۔

Fraternize : (v) [med.L. fraternizare.] دیکھو Fraternate

Fraternizer : (n) دوستی پیدا کرنے والا ؛ رشتہء اخوت قائم کرنے والا ؛ برادری میں شامل ہونے یا کرنے والا ؛ برادرانہ میل جول رکھنے والا ؛ متفق ہونے والا ۔

Fraternizing : (n) (دشمن ملک کی فوج یا وہاں کے باشندوں کے ساتھ) دوستانہ روابط قائم کرنے کا عمل ؛ دوستانہ روابط کا قیام ۔

Fratriage/Fratrage : (n) [med. L. 'fratria-gium.] (قانون) چھوٹے بھائی کی میراث ۔

Fratricide : (n) [L.'fratricida.] (١) اپنے بھائی کا قتل کرنے والا یا والی ؛ برادرکش ؛ قاتل اخی ؛ قتّالہ اخی ۔ (٢) دینی یا ملّی بھائی کا قاتلَ ۔

Fratricide : (n) [L.'fratricidium'.] برادر کُشی ؛ قتل اخی ؛ اپنے بھائی کو قتل کرنے کا عمل ؛ (قانون میں) (خواہر کُشی بھی)۔

Fratricidal : (a) قاتل اخی ؛ برادر کُش ؛ بھای کا قاتل ؛ بھائی یا بہن کے قتل کا یا اس سے متعلق ؛ بھائی یا بہن کے قاتل کا یا اس سے متعلق ؛ قتل برادران یا اخوان سے متعلق ؛ بھائیوں کے قتل سے متعلق ۔

Fratry/Fratery : (n) (تاریخ) طعام خانہ ، دیر یا مسیحی خانقاہ کا کمرہ جہاں کھانا کھایا جاتا تھا؛ آرام گاہ ۔

Fratry : (n) [med.L.'fratria, fratreia.] (١) برادری ؛ برادرانہ تعلقات ؛ اخوت ؛ بھائی چارہ ؛ مذہبی یا ملّی برادری؛ برادرانہ میل جول ؛ برادرانہ دوستی یا اشتراک ۔ (٢) ایک مخصوص زاویے کے عیسائی درویشوں یا راہبوں کی خانقاہ ۔

Fratting : (n) [short for fraternizing.] (عامیانہ)(دشمن ملک کی فوج یا وہاں کے باشندوں کے ساتھ) دوستانہ تعلقات کا قیام ۔

Frau : (n) [G.] (١) جرمنی میں بیوی یا بیوہ کو اس طرح خطاب کرتے ہیں ؛ بیوی یابیوہ کا لقب جیسے مسز، بیگم، اہلیہ ۔ (٢) جرمن عورت ۔

**Fraudless : (a)** بے دغا ؛ جس میں دھوکا نہ ہو ؛ بے ضرر ؛ صاف ؛ قابل اعتبار ؛ باوفا ؛ بے فریب ؛ وفادار ؛ سچّا ؛ کھرا ؛ ایمان دار ۔

**Fraudlessly : (adv.)** وفاداری سے ؛ قابل اعتبار طور پر ؛ سچائی سے ؛ ایماندارانہ ۔

**Fraudlessness : (n)** وفاداری ؛ اعتبار ؛ سچائی ؛ ایمانداری ؛ کھراپن ۔

**Fraudulence : (n)** (۱) فریب کاری ؛ حیلہ بازی ؛ فریب ؛ دغابازی ؛ عیّاری ؛ مکّاری ؛ چال بازی ؛ جعل سازی ؛ بےوفائی ؛ بے ایمانی ۔ (۲) دیکھو Fraudulent ۔

**Fraudulent : (a) [L.'fraudulentus'.]** (۱) دھوکے باز ؛ دغا باز ؛ فریبی ؛ مکّار ؛ جعل ساز ؛ عیّار ؛ بے ایمان ۔ (۲) دھوکے کی قسم سے ؛ از قسم فریب ؛ جس میں دھوکا یا فریب کی نوعیت ہو ؛ جس کو دھوکا یا فریب کہا جا سکے یا جس میں دھوکا یا فریب کی آمیزش ہو ؛ فریب آمیز ؛ فریب کارانہ ؛ (قانون) دغاباز ؛ فریب کارانہ ۔

**Fraudulent claim : (n)** (تجارت) باطل دعویٰ ؛ دعویٰ باطل ۔

**Fraudulently : (adv.)** دھوکا یا فریب سے ؛ از روئے فریب ؛ دغابازی سے ؛ عیّاری کے ساتھ ؛ فریب کارانہ ؛ بےایمانی سے ۔

**Fraught : (n) [Origin doubtful.]** (۱) (اسکاتستان) سامان کے نقل و حمل کے لئے جہاز کا کرایہ یا کرائے پر لیا ہوا جہاز؛ سامان کی نقل وحمل کی خدمت؛ اس کےلئے ادا کی ہوئی رقم ؛ کرایہ ؛ بھاڑا ؛ مزدوری ؛ اُجرت ۔ (۲) (جہاز میں) لدا ہوا سامان؛ (امریکا میں) زمینی یا بحری راستے سے لےجائی جانے والی کوئی بھی چیز ۔

**Fraught : (v)** (۱) (جہاز کو) نقل و حمل کے سامان سے بھرنا یا لادنا؛ سامان یا مسافروں کو لےجانے کےلئے جہاز کو کرائے پرلگانا یا لینا ۔ (۲) کرائے پرلگنا ۔

**Fraught : (a)** (۱) (شاعری) بھرا ہوا ؛ لدا ہوا ؛ پُر ؛ آراستہ ؛ مملو ۔(۲) بھرا ہوا ؛ لدا ہوا (جہاز) ۔

**Full fraught :** پورا لدا ہوا یا بھرا ہوا (جہاز) ۔

**Fraught-with :** (رنج، خطرہ معنی وغیرہ سے) پُر ؛ بھرا ہوا ؛ مملو ؛ جس سے (رنج ، خطرہ وغیرہ کے) پیدا ہونے کا اندیشہ یا خوف ہو ۔

**Fraud : (n) [L.'fraudem'.]** (۱) مکاری ؛ دغابازی ؛ جعل سازی ؛ چال بازی؛ دھوکا بازی؛ فریب دہی ۔(۲) مکاری؛ مجرمانہ دھوکا ؛ دغا ؛ فریب ؛ حیلہ ؛ مکر ۔ (۳) دھوکا دینے کےلئے غلط واقعات بیان کرنا یا کسی کے نام سے ناجائز فائدہ اُٹھانا؛ ناجائز فائدہ حاصل کرنےیا کسی کے حقوق یا مفادات کو مجروح کرنے کی غرض سے کسی بات یا چیز کو غلط صورت میں پیش کرنے کا عمل ۔ (٤) بے ایمانی سے کوئی چال چلنا ؛ چال بازی ؛ ہتھکنڈا ؛ بے ایمانی کی چال ۔(٥) ایسی چیز یا شخص جس سے توقعات پوری نہ ہوتی ہوں یا جس کو سمجھا کچھ ہو اور وہ نکلا کچھ ہو (جس کی حقیقت کاعلم نہ ہو) ۔ (٦) پُر فریب تدبیر ؛ سازش؛ دھوکا دینے والی چال ؛ دغابازی ( جدید روز مرہ استعمال میں) ؛ جعلی ؛ مصنوعی ؛ بناوٹی یا جھوٹی چیز ؛ دھوکے کی ٹٹی ؛ دام تزویر ۔ (۷) (روز مرہ) (افراد کےلئے)رنگا سیارہ؛ بنا ہوا؛ دغاباز؛ ٹھگ ؛ مکار ؛ عیار ؛ فریبی ؛ جعل ساز ؛ بگلا بھگت ۔

**In fraud of/To the fraud of :** (قانون) (کسی کو) فریب دیتے ہوئے ؛ نقصان یا ضرر پہنچاتے ہوئے؛ روڑا اٹکاتے ہوئے ۔

**Pious fraud :** ایسا دھوکا یا فریب جس کا مقصد اس شخص کو فائدہ پہنچانا ہو جس سےفریب کیا جائےاورخصوصاً ایسا فریب جس کا مقصد مذہبی عقیدے کوتقویت پہنچانا ہو ؛ مصلحت آمیز فریب ۔

**Statute of frauds :** (قانون) وہ قانون جس کے مطابق اکثر حالتوں میں کسی معاہدے کو قانوناً جائز قرار دینے کےلئےتحریری دستاویزات طلب کی جاتی تھیں ۔

**Fraud order : (n)** (امریکا) امریکی پوسٹ ماسٹر جنرل کا جاری کردہ ایک حکم جس کے تحت کسی ایسے شخص کو ڈاک کی چیزیں استعمال کرنے سے ممانعت کی گئی ھے جس نے پہلے کبھی ان چیزوں کو دھوکا دینے کےلئے استعمال کیا ھے یا جس پر ایسا کرنے کا شبہ کیا جاتا ھے ۔

**Fraudful : (a)** پرُفریب ؛ پُر از دغا ؛ مکّار ؛ دغا باز ؛ جعل ساز ؛ ٹھگ ؛ دھوکے باز ؛ فریب کار ؛ زور پا ؛ چال باز ؛ عیار ؛ فریبی ؛ غدّار ؛ بے وفا ؛ ناقابل اعتبار ؛ مکروفریب سے بھرا ہوا ؛ دھوکے کا ۔

**Fraudfully : (adv.)** پُر فریب طور پر ؛ مکاری سے ؛ دغابازی سے ؛ مکرؔ و فریب کے ساتھ ؛ بے وفائی سے ؛ ناقابل اعتبار طور پر ۔

**Fraughtage : (n)** (متروک) جہاز میں لدا ہوا سامان ؛ بار جہاز ؛ جہاز کے ذریعہ لے جائے گئے سامان کی مقدار ۔

**Fraulein : (n)** (جرمن) قوم کی غیر شادی شدہ زیادہ عمر کی لڑکی ؛ مس ؛ بچوں کی استانی ؛ بانوئے آموزگار ؛ دوشیزہ ۔

**Fraunhofer : (n)** جرمنی کے علاقے بویریا (Bavaria) کے ایک ماہر طبیعیات ؛ جوسف وافران ہوفر (۱۷۸۷ء - ۱۸۲٦ء) کا نام ۔

**Fraunhofer lines/-spectrum :** سورج یا ستاروں کےعکس ہائے شعاعی (جو آنکھیں بند کر لینے کے بعد بھی اپنی انحراف پذیری کے لحاظ سےترتیب وار نظر آتے ہیں) ۔

**Fraxin : (n) [L.'frax(inus).]** (کیمیا) نقری بھوری چھال والے درخت 'Ash' کی چھال میں پایا جانے والا ایک مادہ ($C_{16}H_{18}O_{10}$) جو Horse chest-nut کی چھال میں بھی ایک دو سرے کیمیائی مادے Aesculin کے ساتھ پایا جاتا ہے ۔

**Fraxinelda : (a)** ایک پھول دار پودا جس کے پتے 'Ash' کے پتوں کے مشابہ ہوتے ہیں ؛ فرسنیل ؛ دوا میں کام آنےوالی بوٹی کی ایک اُپجائی ہوئی قسم ۔

**Fraxinus : (n)** (نباتیات) جنس دیو دار ۔

**Fraxinus excelsior : (n)** (نباتیات) دیو دار ۔

**Fray : (n)** براس ؛ سراسیمگی ؛ خوف ؛ ڈر ؛ دہشت ؛ ہول ؛ گھبراہٹ ؛ ہیبت ؛ شور و شغب ؛ ہنگامہ ؛ جھگڑا ؛ لڑائی ؛ غل غپاڑا ؛ ستیزہ ؛ تنازعہ ؛ دنگا ؛ شورش ؛ غوغا ؛ نزاع ؛ جدال ؛ چیخ پکار ۔

**Eager for the fray :** لڑنے جھگڑنے پر آمادہ ؛ مستعد پیکار ہے ؛ نیز مجازاً ۔

**Fray : (n)** سراسیمگی کا مقام ؛ وہ جگہ جہاں خوف و دہشت کا احساس ہو ؛ پُرہول مقام ؛ مقامِ شورو شغب؛ شورش کی جگہ ۔

**Fray : (v)** (۱) ڈرانا ؛ خوف دلانا ؛ خوف زدہ کرنا ؛ سراسیما کردینا؛ دہشت دلانا ۔(۲) خوف دلا کر بھگا دینا یا نکال دینا؛ (شکار کا) ہانکا کرنا؛ گھیر کرنا؛ ہانکنا ؛ چلانا (متروک) ۔ (۳) جھگڑا کرنا ؛ لڑائی کرنا ؛ مارپیٹ کرنا (متروک) ۔

**Fray : (v) [L.'fricare'.]** (۱) (ہرن کا اپنے) سینگوں پر سے ہلکی نرم کھال (درختوں سےرگڑ کر) اتاردینا ۔ (۲) رگڑ کر پتلا کر دینا ؛ گھس ڈالنا ؛ کسی چیزکے کنارے یا سرے کو گھس ڈالنا ۔(۳) گھس کر کپڑے کو تارتار کر دینا ؛ کپڑے کے کناروں کا(گھس کر) تارتار ہو جانا؛ کھر درا ہو جانا ۔ (٤) صاف کر دینا؛ راستہ بنا دینا؛ رگڑ کر چھیل ڈالنا یا چھل جانا ۔

**Fraying : (n)** رگڑ کر پتلا کرنے یا گھس ڈالنے کا عمل ؛ ہرن کا اپنے سینگوں کو درخت سے رگڑ کر اُن پر سے ہلکی نرم کھال کو اُتار دینے کا عمل ؛ رگڑ؛ چھیلن ؛ خراش ؛ گِھساؤ ۔

**Frazil/-ice : (n) [Can.f. Frasil,zil.]** (کناڈا اور امریکا) دریا کی تہ میں جو برف جمی ہوتی ہے؛ متلاطم یا پُرشور پانی میں جمی ہوئی برف کی قلمیں یا دانے ؛ (ارضیات) پترا برف ؛ فرازل ۔

**Frazzle : (n)** تھکن اور کم زوری کی حالت ؛ فرسودگی ؛ تھکاوٹ ؛ ماندگی ؛ افسردگی ؛ تھکن ؛ گِھساوٹ ؛ پراناپن ۔

**Frazzle : (v)** رگڑ کر گِھس ڈالنا؛ گھس کرپتلا کر دینا؛ رگڑ کر یا چھیل کر پتلا اور کم زور کر دینا ؛ پرانا کردینا؛ کثرتِ استعمال سے بالکل گِھس ڈالنا ۔

**Freak : (n) [Origin unkn.]** (۱) وہم ؛ خیال ؛ پریشاں خیالی ؛ تلون مزاجی؛ وسواس ۔(۲) اپج ؛ موج ؛ ترنگ ؛ خیال ؛ لہر ۔(۳) کوئی غیرمعمولی اور عجیب چیزجو توہم ، پریشانی یا بےمعنی خیالات کی بلند پروازی کا نمونہ ہو ۔ (٤) عجیب اور خوفناک صورت؛ غیرمعمولی؛ غیرفطری چیز؛ عجوبہ ۔(۵) ذہن کی اچانک اور بے وجہ تبدیلی یا پلٹ جانا ۔(٦) (طب) عجوبہ ۔

**Out of mere freak :** محض توہم یا تلون مزاجی کی وجہ سے ۔

**Freak : (n)** گہرے جذباتی تجربے سے گذرنے والا ؛ گہرے جذباتی ہیجان سے گذرنے والا؛ مشتعل ؛ متہیج یا وحشت زدہ ہونے والا جو خاص کر کسی دوا کےزیر اثر ہو ؛ (کسی کو) مشتعل کرنے والا ؛ بھڑکانے والا ؛ سماج کے رسوم و قیود کی پابندی نہ کرنے والا؛ سماجی غیرمقلد ؛ دوا کا عادی ؛ کثرت سے دوا کھانے کا عادی شخص ۔

**Freak : (n)** رنگ کی دھاری یا لکیر ؛ رنگ کا داغ یا دھبّا ؛ رنگین دھبّا یا لکیر ۔

**Freak : (v)** (١) داغ دھبے ڈالنا ؛ دھاریاں بنانا ؛ رنگ برنگا کرنا ؛ پچ رنگی بنانا ؛ بوقلموں کرنا ۔ (٢) دل لگی کرنا ؛ رنگ رلیاں منانا ؛ خوش طبعی کرنا؛ مسخراپن کرنا ؛ تلون مزاجی دکھانا ؛ عجوبگی دکھانا ۔

**Freak : (v)** (اکثر out کے ساتھ استعمال ہوتا ہے) گہرے جذباتی تجربے سے گذرنا؛ مشتعل یا متہیج ہوجانا؛ وحشی بن جانا؛ خاص کر کسی دوا کے اثر سے ؛ (کسی شخص کو) مشتعل کرنا ؛ بھڑکانا ؛ اُکسانا ؛ متحرک یا متہیج کرنا ۔

**Freak of nature : (n)** (کوئی چیز یا شخص) جس کا وجود یا نشو و نما فطرت کے معمول کے خلاف ہو ؛ عجوبگی٭ فطرت ۔

**Freaked : (a)** جس (شے یا جانور) پر عجیب دھبے یا دھاریاں ہوں ؛ بوقلموں ؛ پچ رنگا ۔

**Freakish : (a)** (١) خیالی ؛ وہمی ؛غیرمعمولی ؛ خلاف فطرت؛ عجیب و غریب ؛ متلون ۔ (٢) متلون مزاج ؛ عجیب و غریب فطرت کا ؛ انوکھا ؛ نرالا ؛ حیرت انگیز ۔

**Freakishly : (adv.)** وہم کے ساتھ؛ تلون مزاجی کے ساتھ؛ عجیب و غریب طور پر ؛ انوکھےپن کے ساتھ ۔

**Freakishness : (n)** متلون المزاجی ؛ غیر معمولی پن ؛ عجوبگی ؛ عجیب و غریب فطرت ؛ انوکھاپن ۔

**Freck : (v) [Origin unkn.]** دھبے ڈالنا ؛ داغ دار کرنا ؛ دھاریاں ڈالنا ؛ دھاری دار بنانا ؛ لہریا بنانا ؛ ہلکورے ڈالنا ؛ گڑھا پیدا کرنا ۔

**Freck/ Frack : (a) [OE. frec, fric, fracc.]** (١) (اسکاتستان) مشتاق؛ خواہش مند؛ مستعد؛ آمادہ؛ آرزومند؛ خواہاں ؛ خواست گار؛ شائق ؛ طالب ؛ متمنی ؛ بے قرار ۔ (٢) موٹا تازہ ؛ ہٹا کٹا؛ چاق و چوبند؛ تندرست و توانا ؛ مضبوط ؛ قوی ؛ زوردار ؛ طاقت ور ۔

**Frecken : (n) [ON. 'freknur'.]** (١) جلد پر زردی مائل یا ہلکا بھورا دھبّا ۔ (٢) چھوٹا دھبّا ؛ جھائیں یا بےرنگی ۔

**Freckle : (n) [altered frecken.]** (١) جسم یاکھال پر زردی مائل یاہلکےبھورے رنگ کا دھبا ۔ (٢) (جمع) جھائیاں؛ کلجھا ان ؛ مگس ؛ انہوریاں ۔ (٣) کوئی بھی چھوٹا دھبّا یا بےرنگی ۔ (٤) (طب) کلف؛ گُندمہ؛ جھائیں ۔

**Freckle : (v)** (١) دھبے ڈالنا ؛ جھائیاں پڑجانا ؛ دھبوں سے بھر دینا ؛ چتکبرا بنا دینا ؛ داغ دار نظر آنا ۔ (٢) داغ دار ہو جانا ؛ دھبّے دار بنانا ؛ جھائیاں پڑجانا ۔

**Freckled : (a)** (١) دھبوں سے بھرا ہوا ؛ جھائیوں سے بھرا ہوا ؛ جھائیں دار ۔ (٢) داغ دار ؛ دھبّے دار ؛ داغ داغ ۔

**Freckling : (n)** جھائیں کا نشان ؛ داغ دار نشان ۔

**Free : (a) [OE.'freo, frio, frig'.]** (١) آزاد ؛ ذاتی حقوق اور سیاسی وسماجی آزادی رکھنےوالا۔ (٢) (ملکوں، شہروں‌اوراداروں کےمتعلق) جو نہ غیرملکیوں کے محکوم ہوں؛ خود مختار حکومت کے پابند ہوں بلکہ کامل قومی اور شہری آزادی رکھتے ہوں ۔ (٣) بےقید؛ پابندیوں اور فرائض سے سبك دوش ؛ بغیر کسی رکاوٹ کے۔ (٤) (انشاء پردازی) عام اصول تحریر وانشاء کی سختی سے پابندی نہ کرنے والا ؛ (غیر پابند) (ترجمہ وغیرہ آزاد ۔ (٥) جائز؛ مناسب؛ روا؛ مباح؛ حلال ۔ (٦) رکاوٹوں سے بچا ہوا ؛ صاف ؛ بے روك ۔ (٧) غیر معینہ ؛ غیر متعلقہ ۔ (٨) (کیمیا) غیر مرکب ؛ مفرد ۔ (٩) (قوت و استعداد) جو مصروف یا مشغول نہ ہو اور قابل استعمال ہو۔ (١٠) ازخود؛ بلاجبر واکراہ؛ لا استحقاق؛ مفت ؛ بہ رضا و رغبت؛ خود رائی سے کام کرنا ۔ (١١) بکثرت ؛ بے تکان ؛ بہ مقدار کثیر (خرچ کرنا) ؛ بہ افراط ؛ کثیر ؛ لبریز ؛ بھراہوا۔ (١٢) بےباك؛ بےتکلف؛ گستاخ؛ بےادب ۔ (١٣) (قصے، افسانے، تذکرے) جو سنجیدہ نہ ہو؛ تہذیب سے گرا ہوا ۔ (١٤) بے قید کام کرنے کا حق رکھنے والا ۔ (١٥) خود جو کسی کا دست نگر نہ ہو ۔ (١٦) صاف گو ؛ بے لاگ ؛ بات کہنےوالا ؛ بے تکلف ؛ بےتصنع ؛ سادہ ؛ کھرا ؛ صاف دل ۔ (١٧) مستثنیٰ ؛ محفوظ ؛ بچا ہوا ۔ (١٨) جس پر کوئی ٹیکس، محصول ، چنگی یا فیس یا کسی قسم کی تجارتی پابندی عائد نہ ہو ؛ (تجارت) تجارتوں کے لئے کھلا ہوا ؛ تجارتی پابندیوں یا رکاوٹوں سے مستثنیٰ ۔ (١٩) بےجرم؛ بے گناہ ؛ معصوم ؛ رہائی یافتہ ؛ رہا کیا ہوا ۔ (٢٠) بے روك ؛ بے لگام مطلق العنان ؛ غیر مسدود۔ (٢١) (جہازرانی) (ہوا) موافق) ۔(٢٢) جو کسا ہوا یا بندھا ہوا نہ ہو ؛ ڈھیلا ؛ کھلا ہوا ؛ نابستہ ۔ (٢٣) غیر متعلق ؛ غیر مربوط ؛ آزاد ؛ بے ربط ؛ جو کسی دوسری شے سے ملا ہوا یا بندھا ہوا نہ ہو ؛ جو اپنے قریب یا اوپر والی چیز کے دباؤ سے آزاد ہو ۔ (٢٤) (نباتیات) بےلاگ ؛ جو دوسرے اعضاء سے ملا ہوا نہ ہو ؛ جدا ۔ (٢٥) (قوت یا توانائی)

غیر مشغول ؛ غیر مصروف ؛ آزاد ۔ (۲٦) (کوئی چیز یا سامان) جسے بہ آسانی کمایا یا گھڑا جاسکے؛ ڈھیلا ڈھالا ؛ نرم ؛ نرم ساخت والا ۔ (۲۷) آمادہ ؛ مستعد؛ اپنی خواہش یا رضا سے کام کرنے والا؛ بلاجبر واکراہ کرنےوالا؛ اپنے آپ خود بخود؛ از خود؛ بلا تحریك غیر ۔ (۲۸) (پیش کش، منظوری وغیرہ) بہ رضا و رغبت ، خود بخود؛ (گھوڑا) رضامند؛ آمادہ ۔ (۲۹) آمادۂ داد و دہش ؛ فیاض ؛ سخی ؛ کریم ؛ فیض رساں ؛ اہل خیر (نیز) دی ہوئی چیز ؛ تحفہ ؛ ہدیہ ؛ عطیہ ؛ بخشش ۔ (۳۰) وہ مزدور یا مزدوروں کا سرغنہ جو یونین میں شامل نہ ہو ۔ (۳۱) (زمین) جس پر کوئی لگان یا جس کے صلے میں کسی خدمت کی ذمہ داری نہ ہو؛ بےلگان؛ لاخراج ۔ (۳۲)بےادائی؛ مفت کا ؛ بلاقیمت؛ بےاستحقاق ۔ (۳۳) محصول وغیرہ سے آزاد ؛ مبّرا؛ بری ؛ بلامحصول ۔(۳٤) (تعلیمات) معاف (فیس)۔

A free fight : لڑائی یا دنگا جس میں سب کے سب یا متعدد افراد شامل ہوں ؛ لڑائی جس میں جس کا جی چاہے شریك ہو جائے ۔

Carriage-free : محصول آمدورفت معاف؛ بلامحصول یا خرچہ آمدو رفت ۔

Did it of my own free will : میں نے یہ کام اپنی رضا و رغبت سے کیا (بغیر جبر و اکراہ)۔

Gallery is open free : نمائش گاہ کا داخلہ مفت ہے ۔

I am free to confess : میں اعتراف کرنے کے لئے تیار ہوں ۔

It is free for or to him, to do so : اُس کےلئے ایسا کرنا جائز و روا ہے؛ اس کو ایسا کرنے کا اختیارہے ۔

Made free of the city : (جس کو) حقوق شہریت دیئے گئے ۔

Scot free : بے محصول ؛ بے لگان ؛ ٹیکس فری ؛جس کےلئے کوئی محصول یا فیس ادا نہ کرنی پڑے ۔

To get free : ڈھیلا ہوجانا ؛ کھل جانا ؛ سلجھ جانا ؛ نجات پانا ؛ رہا ہو جانا ؛ آزاد ہو جانا ؛ (کیمیا) گیس وغیرہ کا حالت ترکیبی سے) تحلیل ہو جانا ۔

To have or give a free hand : اپنے ارادے (یا رائے) کےمطابق اور اپنی قوت امتیازی سے کام کرنے کا حق رکھنا یا دینا ۔

(To have or give) free hand : مکمل آزادیٔ عمل (ہونا یا دینا)۔

To make or be free : کسی کو گستاخ یا بے تکلف بنا دینا یا خود بن جانا ۔

To make (or be) free with : بےتکلف ہونا یا کرنا ؛ غیر رسمی سلوك کرنا ؛ (جہاز رانی) دلیری سے یا نمایاں طور پر قریب آجانا ۔

Free : (adv.) آزادانہ ؛ آزادی سے ؛ بےروك ٹوك ؛ بلا رکاوٹ؛ بےتکان؛ بےقیمت یا مفت طور پر؛ بلا ادائیگی؛ (جہاز رانی) ڈھیلے ڈھالے انداز میں ۔

Free : (v) آزاد کرنا ؛ رہا کرنا ؛ چھوڑ دینا ؛ چھڑانا ؛ بچانا ؛ نجات دینا؛ نجات پانا؛ بچنا؛ سلجھانا؛ کھولنا؛ چھوڑ دینا ؛ دست بر دار ہونا ؛ حوالے کرنا؛ سپرد کرنا ؛ سونپنا ؛ مستثنیٰ کرنا ؛ صاف کرنا؛ خلاصی دلانا؛ خلاص کرنا ؛ بےلاگ کر دینا؛ بے ربط کرنا ؛ (کسی چیز کو) کسی رکاوٹ ؛ بار یا مزاحمت سے چھڑانا یا آزاد کرنا ؛ (آراضی کو) رہن کے بار سے آزاد کرنا ؛ جائداد مستغرق کو چھڑانا؛ (جستہ کی کان کنی) بارماسٹر (کان کنوں کا مقامی جج) کو مناسب رقم ادا کر کے (کوئی نئی کان یا ارضی شگاف) کو (اپنے نام) رجسٹر کرانا ۔

Free accent : (n) (لسانیات) آزاد لہجہ ۔

Free alternation : (n) (لسانیات) آزاد تبادل ۔

Free air : (n) (دباؤ یا بہاؤ سے) آزاد ہَوا ؛ کرۂ ہَوا ؛ زمین کی سطح سے ۱۰۰ فٹ بلند سبھی ہَوا زمینی رکاوٹوں سے آزاد ہوتی ہے ۔

Free and easy : (a) غیر مجبور ؛ غیر پابند ؛ اپنے فعل میں آزاد؛ بےتکلف؛ بےمزاحمت؛ جو آداب صحبت کا زیادہ لحاظ نہ رکھے؛ فطری ؛ طبیعی ؛ لا اُبالی ؛ بےپروا؛ بےقاعدہ ؛ بےترتیب ؛ پھوہڑ ؛ بھونڈا؛ بےتُکا ؛ بےاصول ۔

Free and easy : (n) گانے بجانے کا ضیافتی اجتماع مثلاً جس میں سگریٹ نوشی، شراب نوشی وغیرہ بھی کی جاسکتی ہے ۔

Free astray : (n) (تجارت) غیر محصولی بھٹکا مال ۔

Free articles : (n) (تاریخ) بلا محصول اشیاء ؛ غیر ممنوعہ اشیاء ۔

Free aviation : (n) (تاریخ) آزاد ہَوائی جہاز رانی ۔

Free balloon : (n) آزاد غبارہ ۔

Free bench/-bank : (n) (قانون) ازروئےجمع بندی یا اجارے کے تحت مقبوضہ زمینوں کی ریاست جس کی کنواری یا شادی شدہ بیوی اُس تعلقہ کے رواج کے مطابق اپنے شوہر کی وفات کےبعد اپنے مہر کے عوض اُس کی مالك ہوتی ہے ۔

Free-board : (n) [AF.'franc bord'.] (۱) (قانون) کسی جنگل یا پارک کے احاطے سے باہر کسی مخصوص خطۂ اَراضی پر دعویٰ کرنے کا حق ؛ نیز اس طرح دعویٰ کی گئی زمین ؛ زیر دعویٰ زمین ۔ (۲) (جہاز رانی) جہاز کے پہلو کا وہ حصہ جو پانی کی سطح (خط آب) اور عرشہ کی سطح کے درمیان ہوتا ہے ۔

Free-boot : (v) [f. free booter.] قزاقی کرنا ؛ غارت گری مچانا ؛ تاخت وتاراج کرنا ؛ لوٹ مار کرنا ۔

Free-booter : (n) [Du.'vrijbuiter'.] بحری ڈاکو ؛ بحری قزاق ؛ جو شخص سمندروں میں لوٹ مار کرتا ہو ؛ لٹیرا ؛ غارت گر ۔

Free-bootery : (n) قزاقی ؛ غارت گری ؛ سمندری لوٹ مار ۔

Free-booting : (n) لوٹ مار ؛ غارت گری ؛ قزاقی ؛ تاخت و تاراج ۔

Free-born : (a) (۱) وہ لوگ جن کو وراثتاً شہری حقوق اور آزادی حاصل ہو؛ پیدائشی آزاد؛ جس نے غلامی میں آنکھ نہ کھولی ہو ۔ (۲) پیدائشی آزاد شخص کا یا اُس کے شایان ۔

Free capital : (n) (تجارت) نقد سرمایہ ۔

Free chase : (n) دیکھو Frank chase

Free church : (n) وہ کلیسا جس کا کوئی تعلق حکومت سے نہ ہو ؛ آزاد ؛ خود مختار کلیسا ۔

Free church of Scotland : (n) اسکاٹ لینڈ کا آزاد کلیسا ؛ ان مذہبی لوگوں کی جماعت جو سنہ ۱۸۴۳ء میں مرکزی کلیسا سے الگ ہوگئےتھے ۔

Free churches : (n) غیرمقلد؛ جن کا تعلق آزاد کلیسا سےہو ۔

Free churchman : (n) آزاد و خود مختار کلیسا سے متعلق شخص ۔

Free combination : (n) (لسانیات) آزاد ترکیب ۔

Free companion : (n) عہد وسطیٰ میں کرائے کے سپاہیوں کی جماعت کا کوئی فرد جو کسی شہزادے یا ملک کی خدمت میں کرائے کے عوض دستیاب ہوتاتھا؛ کرائے کا سپاہی؛ بھاڑے کا سپاہی جو کسی خاص قوم کافرد نہیں ہوتاتھا بلکہ وقتی طور پر اس شہزادے سے منسلك ہوا کرتاتھا جس نے اسے اُس کا عوض ادا کیا ہوتاتھا ۔

Free company/-grace : (n) بے استحقاق فضل خداوندی ۔

Free competition : (n) (تجارت) آزادی مسابقت ۔

Free consent : (n) (تجارت) آزاد رضامندی ؛ آزاد مرضی ۔

Free distribution : (n) (لسانیات) آزاد تقسیم ۔

Free drainage : (n) آزاد بہاؤ ۔

Free economy : (n) (تجارت) آزاد معیشت ۔

Free electron : (n) (برقیات) آزاد برقیہ ۔

Free end : (n) (طبیعیات) آزاد سرا ۔

Free enterprise : (n) نجی یاانفرادی کارو بار جس پر حکومت یا ریاست کا کنٹرول نہ ہو ۔

Free enterprise system : (n) آزاد معیشت کا نظام ۔

Free entry : (n) (تجارت) آزاد داخلہ ۔

Free exchange rate : (n) (تجارت) آزادشرح مبادلی ۔

Free expression : (n) (لسانیات) آزاد اظہار ۔

Free fall : (n) کسی جسم یا شے کی وہ حرکت جو زمین کی کشش کے سوا کسی اورقوت کے زیر اثر نہ ہو؛ آزاد حرکت ۔

Free fight : (n) لڑائی دنگا جس میں جس کا جی چاہے شریك ہو جائے ۔

Free fishery : (n) دیکھو Fishery

Free flow of water : (n) پانی کا صاف بےروك بہاؤ ۔

Free fluctuation : (n) (لسانیات) آزاد تغیر ۔

**Free-for-all : (a)** (ابتداً امریکا) سبھوں کےلئے کھلا ہوا ؛ جہاں اذن عام ہو ۔

**Free-for-all (n)** یك یکی یادست بہ دست لڑائی ؛ کشتی ؛ مکابازی وغیرہ جس میں کوئی بھی حصہ لے سکتا ہو ؛ ایسی لڑائی ، محاربہ یا مقابلہ جس میں شرکت کا اذن عام ہو ۔

**Free from difficulties : (a)** مشکلات سے بچا ہوا ۔

**Free from disease : (a)** مرض سے محفوظ ؛ جس نے مرض سے نجات پائی ہے ۔

**Free from ordinary rules :** معمولی قواعد سے مستثنیٰ ۔

**Free gift : (n)** عطیہ جو کسی چیز کے معاوضہ میں نہ دیا گیا ہو ۔

**Free gift of nature : (n)** (تجارت) عطیہء فطرت ۔

**Free goods : (n)** (تجارت) فطری اشیاء ۔

**Free grace : (n)** خدا کی مہر بانی بلا استحقاق ۔

**Free hand : (n)** (۱) نقشہ کشی، بغیر اوزار و آلات کی مدد کے (صرف نظر کی مدد سے) ۔(۲) بے اسباب ؛ بے ترتیب ۔

**Free hand curve : (n)** (شماریات) آزاد منحنی ۔

**Free -hand drawing : (n)** آزاد دست نقشہ کشی ۔

**Free-handed : (a)** دست باز ؛ سخاوت مند ؛ سخی ؛ فیاض ؛ عالی ہمت ؛ عالی منش ؛ شریف النفس ؛ کریم؛ کشادہ دل ؛ بےتعصب ؛ پُرفیض ۔

**Free Harbour : (n)** (تجارت) بلا خرچہ تا بندرگا ۔

**Free-hearted : (a)** کشادہ دل ؛ سخی ؛ فیاض ؛ عالی ہمت ؛ عالی منش ؛ صاف دل ؛ کھرا ؛ صاف زبان ؛ صاف گو ؛ راست باز ؛ کریم ؛ بے لاگ ؛ سادہ ؛ ایماندار ؛ بلندنظر ؛ ظاہر ؛ کُھلا ؛ اعلانیہ ؛ بےتکلف ؛ کھُل کر ملنے والا ؛ بےتکلفی کا ؛ محرك ؛ مَن موجی (شخص) ؛ بے چین (طبیعت) اضطراری (فعل) ؛ آزاد ؛ آزاد خیال ۔

**Free-heartedly : (adv.)** کشادہ دلی سے ؛ فیاضانہ ؛ عالی ہمتی کے ساتھ؛ صاف دلی کے طورپر ؛ صاف گوئی سے ؛ فراست بازی کے ساتھ؛ بے لاگ طور پر ؛ ایماندارانہ طور پر ؛ ظاہر طور پر ؛ بے تکلفی کے ساتھ ۔

**Free-heartedness :** کشادہ دلی ؛ فیاضی ؛ عالی ہمتی ؛ صاف گوئی ؛ ایمانداری ؛ بے تکلفی ظاہری ۔

**Free imports : (n)** (تجارت) آزاد درآمد ۔

**Free kick : (n)** (فٹ بال) فری کك ؛ آزاد کك ؛ گیند کی وہ کك جو کك لگانے والا اپنی خواہش کے مطابق جس طرح وہ چاہتا ھے اس وقت وہ لگاتا ھے جب مخالف کھلاڑیوں کو (کسی وجہ سے) ایك ہو ۔

**Free labour : (n)** (۱) آزاد مزدوروں کی (نہ کہ غلاموں کی) محنت ؛ مزدوری ۔(۲) ان مزدوروں کی محنت جن کا تعلق انجمن اتحاد مزدوران سے نہ ہو ۔

**Free limit : (n)** (تجارت) آزاد مد ۔

**Free list : (n)** ایسےلوگوں (یا چیزوں) کی فہرست جن کےلئے مفت (بلامحصول) داخلہ کی اجازت ہو ؛ معافی داروں کی یا مالی معافی کی فہرست ؛ (تجارت) فہرست محصول ۔

**Free-liver : (n)** تن آسان ؛ تعیّش پسند ؛ کھانے پینے کا شوقین ؛ اپنے نفس کے مطابق اپنے شوق کو پورا کرنےوالا ۔

**Free-living : (n)** تعیّش پسندانہ زندگی ؛ آزادنہ طور پر زندگی گذارنا ؛ تن آسانی ۔

**Free love : (n)** یہ عقیدہ کہ شادی یا دوسری قانونی بندشوں کے بغیر انسان جنسی تعلقات میں آزاد انتخاب کا حق رکھتا ھے ۔

**Free marriage : (n)** وہ حق ملکیت جس کی بدولت کوئی شخص اور اس کی بیوی ، بیوی کے باپ یا قرابت دار و رشتہ دار کے ذریعہ بطوربخشش دی ہوئی زمین کےمالك ہوتےہیں جو آنےوالی چارپُشتوں تك ان کے ورثاء کےلئے قابل توریث ہوتی ھے کے صلے میں مالك کے ساتھ وفاداری کے سوا اور کوئی خدمت نہیں انجام دینی ۔

**Free masonry : (n) [ME.]** (۱) فریمیسن کا طریقہ کار اور ادارہ ؛ (مجازاً) دو ہم جنس اور یکساں طبیعت والے اشخاص کے درمیان خفیہ قرارداد یا سمجھوتہ ؛ خلقی ہمدردی ؛ جبلی و خفیہ یا خاموش بھائی چارگی ۔

Free milling : (a) (کان کنی) آسانی سے تحلیل پذیر یا تحویل پذیر (خام دھات)۔

Free navigation : (n) (تاریخ) آزاد جہاز رانی ۔

Free of his money : خرچ کرنے میں فیاض ؛ کھلا ہوا ہاتھ ؛ بےلگام خرچ کرنے والا ؛ فضول خرچ ؛ مُصرف ۔

Free of the house : جس کو کسی مکان میں داخل ہونے اور مکان کو استعمال کرنے کا حق حاصل ہو ۔

Free oscillation : (n) (ریڈیو) آزاد اہتزاز ۔

Free overside : (n) (تجارت) بلا خرچ تا گھاٹ ۔

Free pass : (n) فری پاس؛ مفت اجازت نامہ؛ ایسی اجازت یا داخلہ جو بلا قیمت ہو ؛ ایسی سند جو مفت دی جائے ؛ (تاریخ) مفت پاس (ایسٹ انڈیا کمپنی)۔

Free path : (n) آزاد راہ ۔

Free place : (n) ایک قسم کا وظیفہ جس کے تحت برطانوی سیکنڈری اسکول میں مفت تعلیم دی جاتی ہے ۔

Free placer : (n) مفت تعلیم کا وظیفہ پانے والا برطانوی سیکنڈری اسکول کا طالب علم۔

Free play : (n) آزاد نقل و حرکت، اعمال و افعال یا تعامل ؛ (تجارت) آزاد کام ۔

Free port : (n) ایسی بندرگاہ جو تمام تجّار کے لئے یکساں کھلی ہوئی ہو ؛ (جس میں سب داخل ہو سکیں ، سب کا مال تجارت آسکے) ؛ (تجارت) بے محصول بندرگاہ ؛ (تاریخ) بےمحصول پورٹ ؛ آزاد بندرگاہ ؛ آزاد پورٹ ۔

Free price system : (n) (تجارت) قیمت کا آزادانہ نظام ۔

Free-quarter : (n) (تاریخ) فوجوں کے رہن سہن کا مفت انتظام کرنے کی ذمہ داری ؛ نیز بے کرایہ مکانات میں رہنے یا رکھے جانے کا حق ؛ بلا معاوضہ مہمان داری ؛ (جمع میں) بے کرایہ کے مکانات ۔

Free range : (n) (۱) (امریکا) مفت چراگاہ ؛ عام چراگاہ ۔ (۲) (خاص کر توصیفی طور پر) دو مُرغیاں جنہیں چرنے چُگنے کی آزادی ہو اور انڈے دینے کی بھی ۔

Free rate : (n) زرمبادلہ کی آزاد شرح ؛ کسی ملک کے سکّے کی غیر ملکی سکّے سے وہ شرح مبادلہ جو سرکاری یا قانونی شرح مبادلہ سےالگ اور آزادانہ رائج ہو ۔

Free reed : (n) (سمعیات) آزاد پتی ۔

Free rein : (n) فیصلےیا عمل کی بےروک آزادی ۔

Free root : (n) (لسانیات) آزاد مادہ ۔

Free school : (n) ایسا اسکول جہاں مفت تعلیم دی جاتی ہو ؛ مفت تعلیم گاہ ؛ خیراتی مدرسہ ۔

Free soil : (n) (امریکا) دو نوآبادی جہاں غلام رکھنے یا غلام بنانے کی ممانعت کردی گئی ہو ۔

Free soil : (a) سنہ ۵۶-۱۸٤٦ء کی ایک سیاسی پارٹی کا وصف یا لقب جو اپنی نوآبادیوں میں غلامی یاغلام رکھنے کی حوصلہ افزائی کی مخالف تھی ؛ اس پارٹی یا اس کے اصولوں سے متعلق ۔

Free soiler : (n) اس نوآبادی کا باشندہ جہاں غلام بنانے یا رکھنے پرممانعت تھی؛ سنہ ۵٦-۱۸٤٦ء کی اُس سیاسی پارٹی کا یا اُس کے اصولوں کا پیرو جس نے اپنی نو آبادیوں سے غلامی کی حوصلہ افزائی کی مخالفت کی تھی ۔

Free soilism : (n) ۵٦-۱۸٤٦ء کی اس سیای پارٹی کے اصول و نظریے، جن کےتحت غلامی کی حوصلہ افزائی کی مخالفت کی گئی تھی ؛غلام مخالفت نظریہ ۔

Free- speech : (n) (سماجیات) آزاد گفتگو ۔

Free-spoken : (a) صاف گو ؛ کھرا ؛ دوٹوک بات کہنے والا ؛ جو شخص صاف صاف بات کہے ؛ اپنی رائے کو پوشیدہ نہ رکھے ۔

Free-spokenness : (n) صاف گوئی ؛ کھراپن ؛ دوٹوک بات کہنے کی عادت یا صفت ۔

Free state : (n) (۱) (کبھی کبھی) جمہوریت ؛ جمہوریہ (شاذ) ۔ (۲) (امریکا) ٦۵-۱۸٦۱ء کی خانہ جنگی سے پہلے مرکز کی ریاست جس میں غلامی کا نام ونشان نہ تھا؛ آزاد ریاست ۔ (۳) آئرستانی آزاد ریاست ؛ آئرلینڈ کا وہ حصہ جو سلطنت برطانیہ سے ہوکر ایک الگ مقبوضہ ریاست کی حیثیت سے قائم ہوا تھا ۔

Free step and gestures : (n) آزاد وضع اور چال ۔

Free-stone/Freestone : (n) اچھی قسم کا ریتیلا پتھر یا چونا پتھر جسے آسانی سے کاٹا یا پیسا جاسکے؛

ایسے پتھر کی سل ؛ نیز توصیفی معنوں میں؛ (نباتیات) بھر بھرا پتھر ؛ ڈھیلی گٹھلی ۔

Free-stone/-peach : (n) ایک قسم کی آڑو جس کی گٹھلی اس کے پختہ ہوجانےکے بعد ڈھیلی پڑجاتی ھے ۔

Free stress : (n) (لسانیات) آزاد بل ۔

Free stuff : (n) (تعمیرات) بے داغ اور بے گرہ شہتیر ۔

Free style : (n) دوڑ کا وہ مقابلہ جس میں حصہ لینے والے کسی مخصوص انداز کے بجائے اپنی خواہش کےمطابق انداز اختیار کرتے ہوں؛ مثلاً تیراکی وغیرہ میں ۔

Free styler : (n) مقابلہ کرنےوالا تیراک جو فری اسٹائل تیرا کی کی صلاحیت میں نمایاں ہو ۔

Free swimming : (a) تیرنے والا ؛ تیرنے کی اہلیت رکھنے والا ؛ تیراک ؛ آزاد ؛ جو کسی سے بندھا ہوا یا منسلک نہ ہو ۔

Free-swinging : (a) بہادر ؛ دلیر ؛ جی دار ؛ جرأت مند ؛ غیرمذبذب ؛ عاقل ؛ چست ؛ ہوشیار ؛ تیز ؛ بےجھجھک؛ ذاتی نتائج یا احساسات سےبےپروا ۔

Free syllable : (n) (لسانیات) آزاد رکن ۔

Free territory : (n) (تاریخ) آزاد علاقہ ۔

Free thinker : (n) مذہبی عقائد میں مسلمات سے انکار کرنے والا ؛ معقولی ؛ دہریہ ؛ جو شخص مذہب کے مسلمہ عقائد کو اُس صورت میں قبول نہ کرتا ہو جس صورت میں مذہبی رہنما پیش کرتے ہیں ؛ آزاد خیال ؛ لا مذہب ؛ اٹھارھویں صدی کے منکرین کا اختیار کیا ہوا ایک لقب ؛ آزاد خیال ؛ منکر دین ۔

Free thinking : (n) (۱) بے دینی ؛ دہریت ؛ معقولیت ؛ آزادیٔ رائے و خیال (مذہبی معاملات میں) ۔(۲) دہریے کےاصول یا اعمال ؛ دہریوں کےاصول کو اختیار کرنے والا ؛ دہریت یا دہریوں سے متعلق ؛ (دینیات) معتزلی ۔

Free thought : (n) دہریت ؛ بے دینی ؛ معقولیت ؛ آزادیٔ رائے و خیال (مذہبی معاملات میں) ۔

Free to do : (n) کسی کام کے کرنے میں خود مختار ۔

Free trade/Free-trade : (n) (۱) آزاد تجارت ؛ بے روک ٹوک تجارت ۔ (۲) آزادانہ تجارت (جس پر درآمد روکنے یا ملکی صنعت کو دیگر ممالک کے مقابلہ سے محفوظ رکھنے کےلئے محصول نہ لگایا گیا ہو) ؛ اصول سیاسی جس کا مقصد آزادانہ تجارت ہو ۔(۳) اسمگلنگ ؛ چنگی ادا کئے بغیریا خلاف قانون درآمد، برآمد خفیہ تجارت ۔(٤) توصیفی معنوں میں ۔

Free-trader : (n) (۱) آزاد تاجر جسے بغیر روک ٹوک کے تجارت کرنے کی اجازت ہو ۔(۲) اسمگلر؛ خلاف قانون درآمد برآمد کرنے والا ۔ (۳) آزادانہ تجارت کا حامی ۔ (٤) خفیہ تجارت کرنے والا ؛ خفیہ تاجر ۔

Free-trade zone : (n) غیر ملکی یا بیرونی تجارت کا علاقہ ؛ وہ علاقہ جہاں آزادانہ بیرونی تجارت ہوتی ہو ۔

Free translation : (n) آزاد ترجمہ ؛ وہ ترجمہ جو لفظ بہ لفظ نہ ہو بلکہ مترجم اپنے الفاظ میں مفہوم کو ادا کر دے ۔

Free union : (n) [F.'union libre'.] شادی کے بغیر میاں بیوی کی طرح رہنا ؛ شادی کے بغیر ہم خوابی یا ہم بستری ۔

Free variant : (n) (لسانیات) آزاد متبادل ۔

Free variation : (n) (لسانیات) آزاد تغیر ؛ آزاد تبادل ۔

Free verse : (n) نظم معرا؛ آزاد نظم ؛ ایسے اشعار جو عروض و قواعد کی پابندیوں سے آزاد ہوں ۔

Free vibration : (n) (لسانیات) آزاد ارتعاش ۔

Free warren : (n) شکاری جانور اور پرندوں کی پرورش اورنشو و نما کےلئے محفوظ و مخصوص کی ہوئی جگہ میں ان جانوروں یا پرندوں کو رکھنے یا ان کا شکار کرنے کا حق ۔

Free way : (n) کُھلا راستہ ۔

Free way : (n) (ابتداً امریکا) وہ شاہراہ یا بڑی سڑک جس پر بڑی گاڑیوں کو چلنے کی ممانعت ہو ؛ وہ بڑی سڑک جس پر ایکسپریس یا تیز رفتار گاڑیاں چلتی ہوں ۔

Free wheel : (n) بائیسکل کا پہیا جو بغیر پاؤں چلائے بھی گھومتاہی رہے یعنی جب پاؤں روک لئے جائیں تو بھی بائیسکل چلتی ہی رہے ؛ فری وہیل ؛ آزاد پہیا ۔

Free will/Free-will/Freewill : (n) [ME.] : (۱) آزاد قوت ارادی ؛ ہمارے کاموں اور اعمال کی رہنمائی کرنے والی قوت ارادی جو ضروریات و مصالح اور رکاوٹوں سے آزاد اورتقدیر سے بے پروا ہو ؛ اختیار ؛ بے ساختہ قوت ارادی ؛ فطری قوت ارادی ۔ (۲) توصیفی معنوں میں ۔

Free willer : (n) آزاد قوت ارادی میں یقین رکھنےوالے کےلئے متکبرانہ اصطلاح ؛ آزاد قوت ارادی والا ؛ خود مختار ۔

Free will theory : (n) (سماجیات) نظریہء قدر ۔

Free wind : (n) باد موافق ۔

Free zone : (n) (سیاسیات) آزاد منطقہ ۔

Freed man : (n) آزاد کر دہ غلام ؛ آزاد کیا ہوا غلام ۔

Freed stool : (n) (۱) جائے پناہ ؛ ملجا ؛ ماویٰ ۔ (۲) پتھر کی ایک نشست (سیٹ) جوبعض گرجوں کی قربان گاہ کےقریب ہوتی تھی ۔

Freed woman : (n) آزاد شدہ کنیز ؛ آزاد کر دہ کنیز ؛ آزاد شدہ عورت ۔

Freedom : (n) [OE.'fredom'.] (۱) شخصی آزادی ؛ غلام نہ ہونا ؛ غلامی یا قید سے آزادی یا استثنا ۔ (۲) آزادی ؛ شہری آزادی؛ خودمختاری؛ ظالمانہ؛ خود مختارانہ اختیار سے استثنا ۔ (۳) استغنا؛ آزادی عمل ؛ حق عمل ؛ حق انتخاب ؛ حق خود انفصالی؛ حق خود مختاریت ۔ (٤) صاف گوئی ؛ صاف دلی ؛ صاف بیانی ؛ سچائی ؛ سادہ دلی ؛ کشادگی ؛ بےتکلفی؛ بے باکی ۔ (۵) ضرورت سے زیادہ بےتکلفی ؛ بے ادبی ؛ بے لاگی ۔ (٦) عمل کی آسانی اور سہولت ؛ سہولت ؛ آرام ؛ چین ؛ سُکھ ؛ عافیت ؛ آسانی ۔ (۷) تخیل کی جرأت؛ نظر کی بلندی ؛ بخشندگی ؛ سخاوت ؛ جواں مردی؛ جرأت کاروائی ۔ (۸) (طبیعیات) استعداد حرکت ۔ (۹) (عیب، بار ، مضرت فرض سے) مستثنیٰ یا بری ہونا ۔ (۱۰) ایک حق جو کسی شہر یا ادارہ کو حاصل ہو ۔ (۱۱) کسی کمپنی کی رکنیت یا کسی شہر کی شہریت کے حقوق میں شرکت (جو اکثر نمایاں اشخاص کوبطور عزت افزائی پیش کئےجاتے ہیں) ؛ نیزاس قسم کی آزادی دینے کا ڈپلو ما ۔ (۱۲) استعمال کرنےکا (کسی چیز کو) بےقید غیرمشروط حق ۔ (۱۳) آزاد ہونے کی حالت ۔ (۱٤) اختیارقدرو جبر سےآزاد ہونے کی صفت ۔ (۱۵) ( قانون ) استثنا ؛ آزادی ؛ بے خوفی ؛ حق؛ استحقاق ؛ رعایت ؛ خاص فائدہ ؛ نفع ۔ (١٦) (سیاسیات) استقلال ۔

Has the freedom of the library : کتب خانے کو بےروک ٹوک استعمال کرنے کا حق رکھتا ھے ۔

Personal freedom : (تاریخ) ذاتی آزادی ؛ شخصی آزادی ۔

To take freedoms with : (کسی سے) بے حد بے تکلفی (بے ادبی کا برتاؤ ) کرنا ۔

Freedom fighter : (n) کسی ملک کے مستحکم سیاسی نظام کے کے خلاف کسی مزاحمتی یا مقاومتی تحریک کا کوئی رکن ؛ (ہند) جنگ آزادی میں حصہ لینے والا ؛ جنگ آزادی کا سپاہی ۔

Freedom fine : (n) شہر کی آزادی ، گلڈیا کارپوریشن میں داخلے کی حیثیت سے ادا کی ہوئی ایک رقم ۔

Freedom of communication : (تاریخ) آزادی رسل و سائل ؛ آزادی مراسلت ؛ آزادی ملاقات ۔

Freedom of conscience : (n) (تاریخ) ضمیر کی آزادی ۔

Freedom of migration : (n) (تاریخ) آزادیء ہجرت ۔

Freedom of petition : (n) (تاریخ) عرضی دعویٰ کی آزادی ۔

Freedom of speech : (n) آزادیٔ تقریر ۔

Freedom of transit : (n) آمدو رفت کی آزادی ۔

Freedom of the press : (n) آزادیء مطبوعات ؛ پریس کی آزادی ۔

Freedom of thought : (n) (فلسفہ) آزادیء خیال ۔

Freedom of worship : (n) (تاریخ) عبادت کی آزادی ۔

Freedom ride : (n) (امریکا) نسلی امتیاز کے خلاف مظاہرہ کرنےوالوں کا (بس وغیرہ میں ) سوار ھوکر منظم جلوس کی شکل میں نکلنا ۔

Freedom rider : (n) (امریکا) نسلی امتیاز کے خلاف (گاڑیوں میں) سوار ھو کر منظم جلوس کی شکل میں مظاہرہ کرنے والے ۔

**Freehold : (n) [AF.fraunctenement.]** زمین معافی ؛ قابل ارث یا حین حیاتی حقیقت ؛ (اراضی یا امکنه میں) مالکیت مطلق ؛ وراثت کے طور پر حق ؛ ملک موروثی ۔

**Freeholder : (n) [AF.'fraunc tenaunt'.]** مالک مطلق؛ جاگیردار ؛ وہ شخص جو ازراہ وراثت جائداد کا مالک ہو ۔

**Freelance : (n)** یوروپ کے قرون وسطیٰ کے وہ سپاہی (بھاڑے کے سپاہی) جومحض کرائے کےلئےفوجوں میں شریک ہوکر لڑا کرتے تھے ؛ پیشہ ور سپہ سالار ؛ کرائے کا فوج کا سردار ؛ موجودہ زمانے کے سیاسی مدبرین جو کسی مخصوص سیاسی جماعت یا اصولوں کے پابند نہ ہوں ؛ وہ اخبارنویس جو کسی خاص اخباریا جماعت کا ملازم یا پابند نہ ہو ؛ (تاریخ) غیر پابند سفیر ۔

**Freelance soldiers : (n)** (تاریخ) کرائے کا سپاہی ۔

**Freely : (adv.)[ME.'freoliche, freliche, frely]** (۱) آزاد طریقے سے ؛ آزادی سے ؛ بے تکلفی سے ؛ صفائی سے ؛ بےتکان ؛ بےروک ٹوک ؛ بلارکاوٹ کے؛ آزادانہ ۔ (۲) آسانی سے ؛ بلا دقت ؛ بلا تاخیر ؛ خوشی سے ؛ خوشی خوشی؛ بے تامل ۔ (۳) اپنے آپ؛ فطرتاً ؛ از خود ؛ خود بخود ؛ طبعاً ۔ (٤) صفائی سے ؛ راستی سے ؛ صاف گوئی کے ساتھ ؛ صاف بیانی کے طور پر؛ کھلے طور پر ؛ اعلانیہ انداز میں ؛ صاف طور پر ؛ واضح طور پر ؛ بےتکلف انداز سے ؛ صریحاً ؛ ظاہراً ۔ (٥) بےمزاحمت کے؛ بغیر خلل اندازی کے؛ بغیر رکاوٹ کے ۔ (٦) بےقاعدہ؛ غیرصحیح طور پر؛ بےپروائی سے۔ (۷) دل کھول کے ؛ بے تکان ۔

**Freeman : (n) [OE.'freoman'.]** آزاد ؛ حُر (نہ کہ غلام) وہ شخص جو غلام نہیں ہے ؛ نیز جو سیاسی طور پر آزاد ہو ؛ آزاد ملک کا شہری ؛ وہ شخص جسے شہر، میونسپلٹی ؛ بلدیہ یا کمپنی کی آزادی حاصل ہو ؛ اصل زادہ ؛ آزاد منش ۔

**Freemartin : (n)[Origin unknown.]** گوسالہ٭ خُنثیٰ؛ گائے بیل وغیرہ کی ایسی قسم جس میں نر اورمادہ دونوں جنسوں کے آثار پائے جاتے ہیں ؛ ایسی گائے جس کا مادہ پن غیر مکمل ہو ؛ (حیوانیات) آزاد عقیم ؛ بیلا گائے ۔

**Freemason : (n) [ME.]** (۱) فریمیسن ؛ ایسی خفیہ انجمن کا جس کا مقصد آپس میں ایک دوسرے کو مدد کرنا اور برادرانہ خلوص پیدا کرنا، اور جس کے مراسم بہت شان و شوکت سے خفیہ طور پر کئے جاتے ہیں (فرامیسن کی اصل غالباً یہ ہے کہ لوگ چودھویں صدی عیسوئی میں کاروان معمار تھے جو غلامی سے آزاد کردیئے گئے تھے اور جن کو نقل وحرکت کی آزادی حاصل تھی، یہ لوگن انجمن کے ممبر بنائے جاتے تھے اسی لئے (Free and accepted masons) آزاد اورمقبول معمار کہلاتےتھے) ۔(۲) برادرانہ تعلقات کا رکن ؛ مذہبی جماعت کا ایک رکن ۔ (۳) (توصیفی معنوں میں) اس جماعت کا یا اس سے متعلق ۔

**Freeness : (n) [ME.]** آزادی ؛ اختیار ؛ خود مختاری ؛ آزاد منشی ؛ کھراپن ؛ صاف دلی ؛ صاف گوئی ۔

**Freer : (n)** آزاد کرنےوالا ؛ رہائی کنندہ ؛ آزادی دینے یا بخشنے والا ؛ رہائی دلانے والا ؛ (کسی چیز کو) کسی رکاوٹ یا مزاحمت سے مبرّا، صاف یا بے لاگ کرنے والا ۔

**Freeship : (n)** غیر جانب دارملک کا جہاز جو جنگ کے دوران گرفتاری یا قبضے میں کر لینے سے مستثنیٰ ہوتا ہے خواہ اُس پر دشمن ہی کا سامان کیوں نہ لدا ہو؛ (تاریخ) غیر جانب دار طاقتوں کے جہاز ؛ جن کے مال پر دوارن جنگ پابندی نہ ہو ۔

**Freeship : (n)** (تعمیرات) معافی فیس ؛ فیس معافی ۔

**Freesia : (n) [mod.L.]** (نباتیات)راس امید (افریقہ) کا ایک پودا جس میں سوسنی قسم کا ایک پیاز نما پھول نکلتا ہے ۔

**Freeze : (n) [f.Freeze. (v).]** یخ زدگی ؛ فسردگی ؛ انجماد ؛ یخ بستگی ؛ برف زدگی ؛ پژمردگی ۔

**Freeze : (n)** (۱) اجرتوں، منافعوں، فوجی طاقت وغیرہ کا کسی خاص سطح یا تعداد پر تعین، تقرر یا جماؤ ۔ (۲) سنیما ٹوگرافی کا وہ شاٹ جس میں حرکت کو فلمایا گیا ہو ۔

**Freeze : (v) [OE. freosan'.]** (۱) منجمد ہونا ؛ جم کر برف ہو جانا ؛ سردی کی وجہ سے جم کر سخت ہو جانا ؛ بہت زیادہ سردی محسوس کرنا ؛ سردی کے باعث برف میں تبدیل ہو جانا۔ (۲) خوف سے ٹھنڈا ہو جانا ۔ (۳) (کسی رقیق یا سیّال چیز کو) برف کے ذریعہ جما دینا ۔ (٤) برف میں رکھ کر گوشت وغیرہ سڑنے اورخراب

Freeze -up : (n) پانی کے جمنے کی مدت خاص کر اس طرح سے جس سے سفر کرنا دشوار ہوجائے ؛ وہ علاقہ جس میں اس طرح پانی جم گیا ہو ؛ یخ بستگی سے متاثر علاقہ ؛ (تالاب وغیرہ کی) منجمد حالت ؛ وہ حالت جب (کسی تالاب وغیرہ کا) پانی جم جائے ۔

Freezable : (a) جم جانے کے لائق ؛ قابل انجماد ؛ منجمد ہو جانے کے لائق ۔

Freezer : (n) جمانے والا ؛ جما کر برف کر دینے والا یا انتہائی سرد رکھنے والا ۔

Freezing : (n) انجماد ؛ جمنے یا منجمد ہونے کا عمل ؛ سردی سے جم کر منجمد ہوجانے کا عمل ؛ سردی کی شدت سے بے حس یا مفلوج ہو جانے کاعمل ؛ برف زدگی ؛ یخ بستگی ؛ برودت یابی؛ سردی سے اکڑ جانے، ٹھٹھر جانےیا سخت ہو جانے کا عمل ؛ (بطور مبالغہ) بہت زیادہ سرد ۔

At freezing : نقطہ٫ انجماد پر ؛ سردی کے اس نقطے پر جہاں سیال چیز جم کر ٹھوس بن جاتی ہے ۔

Freezing : (a) (۱) جمانے والا ؛ برف کر دینے والا ؛ سردی کی شدت سے بےحس یا مفلوج کر دینے والا ؛ جما کرٹھوس اورسخت کردینے والا؛ (بطور مبالغہ) بہت زیادہ ۔(۲) (مجازاً) (اطوار) سرد؛ بےجان ؛ خشک ؛ برف زدہ ؛ روکھا ؛ سرد مہری یا بےرخی والا (انداز) ۔

Freezing-mixture :(n) : نمک، برف اور دوسرے کیمیاوی اجزا ؛ جن کو ملا کر یا جن کے زیر اثر رقیق اشیاء کو جمایا جاتا ہے ؛ انجمادی آمیزہ ۔

Freezing-point : (n) سردی کاوہ نقطہ (یعنی ۳۲° فارن ہائٹ اور ۰.۰° سینٹی گریڈ) جس پر رقیق چیزیں خصوصاً پانی جم جاتا ہے ؛ نقطہ٫ انجماد ۔

Freezing point depression : (n) (طبیعیات) نقطہ٫ انجماد کا اتار ۔

Freezingly : (adv.) بہت سرد مہری کے ساتھ؛ انتہائی روکھے پن سے ؛ بےجان انداز میں ۔

Freieslebenite : (n) [f.'freiesleben', proper name+ITE.]
(معدنیات) جستے اور چاندی کا سکف انٹی مونائیڈ جس کی قلمیں دھاری دارمنشوروں (Prisms) کی شکل میں ہوتی ہیں ۔

ہونے سے محفوظ رکھنا ۔ (۵) احساسات کو ٹھنڈا کر دینا؛ بے حس کر دینا ؛ قوت کو مفلوج کر دینا ۔ (٦) سردی پہنچا کر سخت یا کڑا کر دینا؛ مجروح کر دینا یا مارڈالنا ۔(۷) (بازاری) برف ہو کر یا برف کی وجہ سے کسی چیز میں جم جانا یا چپک جانا ؛ کسی شخص سے چپک جانا ۔ (۸) بہت زیادہ سردی محسوس کرنا ؛ سردی کی وجہ سے مرجانا ؛ پژمردہ ہو جانا ؛ سردی کی وجہ سے ٹھٹھر جانا ؛ حرارت سے یک قلم محروم ہو جانا ۔ (۹) (امریکا) سرد برتاؤ یا سخت مقابلہ وغیرہ کے ذریعہ سماج یا کاروبار وغیرہ سے نکال باہر کرنا ؛ علاحدہ کر دینا ۔

It freezes : برف جمتی ہے (موسم اس قدرسرد ہے کہ پانی جم کر برف ہو جاتا ہے) ۔

To freeze in, up : جمادینا ؛ جما کر برف کر دینا ۔

To freeze one's blood : خون خشک کر دینا ؛ خوف زدہ کر دینا ۔

To freeze (on) to : کسی شخص سے چپک جانا ؛ کسی شخص کے ہروقت ساتھ ساتھ رہنا ؛ کسی پر اپنا اثر اور قبضہ جمالینا ؛ کسی کے سر ہو جانا ۔

To freeze out : بازار) (بذریعہ مقابلہ یا مقاطعہ) صحبت یا کارو بار سے خارج کرنا ۔

To freeze over : برف سے ڈھک جانا ؛ برف آلود ہونا ۔

To freeze to death : برف باری کی وجہ سے مرجانا؛ سردی سے ہلاک ہو جانا ۔

Freeze : (v) (۱) خود کو اچانک سخت، بےلوچ اور بے حس و حرکت بنا لینا ؛ یکبارگی ساکن و صامت ہوجانا؛ اچانک اکڑ جانا ۔(۲) (قیمتیں، اُجرتیں وغیرہ) کسی مخصوص سطح پر مقرر یا معین کرنا؛ (اثاثے وغیرہ کو) ناقابل حصول بنا دینا ۔

Freeze drying : (n) خون کے انجماد پذیر بےرنگ حصے، کھانے کی چیزیں ؛ اور دوسری ایسی ہی چیزوں کو خُشک کرنے کا عمل جس میں اول اپنی نقطہ٫ انجماد تک سردی پہنچا کر منجمد کر لیاجاتا ہےبعدہ، ہائی ویکیوم (Vacuum) میں انہیں گرم کیا جاتا ہے ۔

Freeze -frame/-shot : (n) سنیماٹوگرافی کا وہ شاٹ جس میں حرکت کو فلمایا گیا ہو ۔

Freight : (n) [Origin doubtful.] (۱) مال و اسباب لے جانے کے لئے جہاز کا کرایہ یا کرایہ پر جہاز لےجانے کا عمل ۔ (۲) سامان کا بحری راستے سےلےجانے کا کرایہ ؛ حمّالی ۔ (۳) وہ مال جو بحری راستے سے لے جایا جائے ؛ (امریکا میں) وہ مال جو خشکی کے راستے سے لے جایا جا ئے ۔ (٤) بوجھ؛ وزن ؛ جہاز بھر ؛ بار جہاز ؛ سامان لانے اور لےجانے کی خدمت ؛ خدمت نقل و حمل ؛ خدمت بار برداری ۔ (٥) (امریکامیں) کوئی چیز جسے بحری راستے یا زمینی راستے سے لے جایا جائے ۔ (٦) (تجارت) مال بھاڑا ؛ (انتظامیہ) محصول اسباب ۔

Freight : (v) (۱) سامان کا بحری راستے سےلے جانا(امریکا میں خشکی راستے سے بھی) ۔ (۲) جہاز میں مال و اسباب لادنا ۔ (۳) (جہاز کو) اسباب و مسافر پہنچانے کےلئے کرایہ پر لینا یا دینا ۔ (٤) مال کی طرح ڈھونا ؛ کرایے پر سامان لانا لے جانا ۔

Freight bill : (n) (تجارت) مال بھاڑا بل ۔

Freight-car : (n) مال بردارگاڑی یا ٹرک ۔

Freight car : (n) صرف مال و اسباب لے جانے والا جہاز ؛ مال بردار جہاز ۔

Freight-handler : (n) مال کو گاڑی یا جہاز پر چڑھانے اتارنے والا ؛ قلی ؛ حمّال ۔

Freight note : (n) (تجارت) محصول نامہ ؛ مال نامہ ۔

Freight paid : (a) (انتظامیہ) محصول ادا شدہ ۔

Freight receipt : (n) (تجارت) رسید بھاڑا ۔

Freight revenue : (n) بھاڑا آمدنی ۔

Freight to pay : (انتظامیہ) محصول واجب الادا ۔

Freight train : (n) مال گاڑی ؛ مال بردار ٹرین ۔

Freightage : (n) (۱) جہاز کا کرایہ یا مال و اسباب لے جانے کا خرچہ؛ مال کو پہنچانے کی لاگت ۔ (۲) بحری یا برّی راستے سے جانے والا مال؛ بحری راستے سے پہنچائے گئے مال کی مقدار ۔ (۳) (امریکا میں) سامان کی نقل و حمل ۔

Freighter : (n) مال بردار ہَوائی جہاز ؛ مال بردار طیارہ ۔

Freighter : (n) (۱) جو شخص اندرون ملک مال بھیجنے کےلئے کسی کے سپرد کرے ۔ (۲) وہ شخص جس کا کاروبار یہ ہو کہ سامان (عموماً مال تجارت) کو وصول کرے اور آگے بھیج دے ۔ (۳) جہاز کو کرایہ پر دینے والا ؛ اُس پر مال لادنے والا ۔

Freightless : (a) خالی ؛ جس پر کوئی بار یا لدائی نہ ہو (شاذ) ۔

Fremed : (a) [OE.'fremede'.] (۱) (اسکاٹستان) باہری ؛ غیر ملکی ؛ بدیسی ؛ خارجی ۔ (۲) اجنبی ؛ پرایا ؛ بیگانہ ؛ دو سرے کا ؛ وحشی ؛ غیر پالتو ؛ بھنو چکا ؛ گھبرایا ۔ (۳) غیر دوستانہ؛ نامانوس ۔ (٤) غیر؛ بیگانہ ؛ دوسرا ؛ ناآشنا؛ غیرمتعلق ؛ ناوابستہ ؛ غیر مربوط ۔

Fremescence : (n) (شاذ) ابتدائی شور ؛ سرسراہٹ ؛ زمزمہ ؛ قلقل ۔

Fremescent : (a) [L.'fremescere'.] (شاذ) ہلکا اور مسلسل شور پیدا کرنے والا؛ زمزمہ پرداز؛ قلقل کنندہ ۔

Fremitus : (n) [f.L.'fremere'.] ہلکی گھنگھناہٹ ؛ مدھم گرج دارشور ؛ زن زن یا بھن بھن کی آواز؛ بھنبھناہٹ؛ (مرضیات میں) سینے کی دیواروں کا قابل احساس ارتعاش ؛ (طب) لرزہ ۔

Frenal : (a) (تشریح) لجامی ؛ بندی ۔

Frenal labium : (n) (تشریح) لجامات شفوی ۔

French : (n)[OE.'frencisc'.] (۱)اہل فرانس؛ (جمع) فرانسیسی عوام ؛ فرانسیسی افراد یا اشخاص ۔ (۲) اہل فرانس سےمنسوب خصوصیات کاحامل شخص یا چیز ۔(۳) فرانسیسی زبان ۔

French : (a) (۱) اہل فرانس اور ملک فرانس کا یا اُن سے متعلق ؛ فرانسیسی ؛ فرانسوی ؛ وابستہ بہ فرانس ۔ (۲) فرانس یا اہل فرانس جیسا ؛ فرانسیسیوں کی وضع ؛ فرانسیسیوں جیسا ۔

Pedlar's French : (n) بازاری زبان ؛ کسی جماعت ، پیشہ یا فرقہ وغیرہ کی مخصوص بولی یا اصطلاح ؛ چوروں کی بولی ۔

The French : (n) (جمع) فرانسیسی عوام ؛ (کبھی کبھی The کے بغیر) فرانسیسی اشخاص ؛ اہالیان فرانس؛ ملت فرانسہ؛ فرانسیسی قوم ۔

French : (v) (۱) (شاذ) فرانسیسی زبان بولنا ۔ (۲) فرانسیسی یا فرانسیسی طرز کا بنا دینا یا فرانسیسی شکل دینا ۔

To French it : فرانسیسی زبان بولنا یا فرانسیسی زبان میں گفتگو کرنا ۔

French and English : (n) بچوں کا ایک کھیل ؛ بازیچۂ اطفال ۔

French barley : (n) فرانسیسی جو ( خوراک کے کام آتی ھے، اور جس سے شراب بنائی جاتی ھے) ۔

French bean : (n) فرانس کا لوبیا جس کی مختلف قسمیں ھوتی ہیں اور جو مختلف صورتوں سے غذا میں استعمال ھوتا ھے ۔

French berry : (n) ایک فرانسیسی درخت کا پھل جو زرد رنگنے اور سبز رنگنے کا ہلکا روپ تیارکرنے کے کام آتا ھے ۔

French -blue : (n) (۱) مصنوعی نیلا رنگ جو لاجورد معدنی سے بنتا ھے؛ لاجوردی ۔ (۲) مصنوعی گہرا نیلا رنگ ۔ (۳) (بول چال) ایک قسم کی (کھانے کی) گولی جس میں ایمفیٹامائن اور بار بیچوریٹ ھوتا ھے (جو ہلکے بخار اور سر درد وغیرہ میں مفید ھوتی ھے) ۔

French bread : (n) ایک قسم کی پُر تکلف روٹی : فرانسیسی نان ؛ ایک خاص قسم کی روٹی ۔

French canadian : (n) وہ کناڈی جو نسلاً فرانسیسی ھو ؛ فرانسیسی نسل کا کناڈی ۔

French canadian : (n) کناڈا کے اس باشندے کا جو نسلاً فرانسیسی ھو ؛ فرانسیسی نسل والےکناڈی کا ۔

French casements : (n) کھڑکی کے بازوں سے جڑے ھوئے دو عمودی کناروں پر کے موڑ ۔

French chalk : (n) ایک قسم کی کھریانی مٹی جس سےکپڑے پرنشان لگائےجاتے ہیں، چکنائی کے دھبے دور کئے جاتے ہیں اور جو چکنائی کی طرح بھی استعمال کی جاتی ھے؛ گچ درزیگراں؛ گچ خیاطی؛ تباشیر خیاطی ؛ (کیمیا) فرانسیسی کھریا ۔

French cotton : (n) استبرق ؛ درخت ابریشم ۔

French cowship : (n) جنگل یا چراگاھوں میں اگنے والے ایک فرانسیسی پھولدارپودے(پری مولا) کی ایک قسم جس کی پتیاں ریچھ کے کانوں جیسی ھوتی ہیں ؛ خرس گوشا ؛ ریچھ کانی ۔

French Cricket : (n) کرکٹ کا ایک بے ضابطہ اور بے تکلفانہ یا غیر رسمی قسم کا کھیل جو بغیر وکٹ کے کھیلا جاتا ھے اور جس میں گیند باز، بلےباز کی ٹانگوں پر مارنے کی کوشش کرتا ھے ۔

French disease : (n) ایک قسم کا جماعی مرض ۔

French drain : (n) سوراخ دار پتھر اور اینٹوں سے جو نالیاں بنائی جاتی ہیں اور جو پانی کو خشک کرلیتی ہیں ۔

French fake : (n) رسّہ لپیٹنے کا ایک طریقہ ۔

French-grey : (n) سفید اور سیاہ ہاتھی دانت، ہندوستانی سرخ اور چینی نیلے رنگ کو ملا کر بنایا ھوا ایک ہلکا رنگ یا کسی رنگ کا ایک روپ ۔

French hem : (n) ایک قسم کی جھالر یا سنجاف ۔

French horn : (n) دھات سے بنی ھوئی ایک منہ سے بجانے کی نفیری ۔

French Indian : (n) فرانسیسیوں سے متاثر ہندوستانی ۔

French leave : (n) ابتداً کسی دعوت وغیرہ سے میزبان سے رخصت لئے بغیر چلے جانے کا رواج جو اٹھارھویں صدی عیسوی کے فرانس میں رائج تھا، لیکن اب مزاحاً ۔

To take french leave : بغیر اجازت اور اطلاع کے چلا جانا یا کوئی کام کرنا ۔

French letter : (n) ربر کا ایک باریک ، مانعٔ حمل غلاف جو بوقت جماع آلۂ تناسل پر چڑھا لیتے ہیں تاکہ نطفہ قرارنہ پا سکے؛ ربرکنڈوم (نرودھ)؛ مانعٔ حمل غلاف ۔

French-like : (adv.) فرانسیسیوں کے سے انداز میں ؛ فرانسیسی وضع پر ؛ فرانسیسی طرز پر ؛ فرانسیسی انداز میں ۔

French like : (n) فرانسیسیوں کی طرح ؛ فرانسیسی نما ؛ فرانسیسیوں جیسا ۔

French paste : (n) ایک قسم کا شیشہ جس میں جستے کے آکسائیڈ کی ایک مخصوص مقدار ملی ہوتی ھے ۔

Freench plum : (n) خشک آلوچہ ( ایک قسم کا فرانسیسی پھل) جو فرانس سے برآمد کیا جاتا ھے ۔

French-polish : (n) (۱) لکڑی کو رنگنے یا پالش کرنے کا ایک روغن؛ الکحل یا نفط چوبی میں بعض درختوں کی رال یا گوند ملاکر بنایا ہوا محلول ؛ روغن جلا ۔ (۲) (لکڑی پر) اسی روغن کے استعمال سے پیدا شدہ چکنی اور چمک دار سطح نیز از راہ تجنیس بھی اس کا استعمال ہو تا ھے ۔

French-polish : (v) فرینچ پالش لگا کر چکنا اور چمکدار بنانا ؛ روغن جلا لگانا (نیز مجازاً) ۔

French-polisher : (n) فرینچ پالش لگا نے والا ؛ روغن جلا لگا کر چکنا اور چمکدار بنانے والا ۔

French purple : (n) پتھر کا درخت کےتنے پر آنے والی کائی سے تیار کیا ھوا ایک خوشنما (ارغوانی) رنگ ۔

French red/-rouge : (n) اصلی قرمزی رنگ ؛ نہایت گہرا سرخ رنگ ۔

French rice : (n) ایک گھٹیا قسم کا گیہوں ۔

French roll : (n) ایک قسم کی چھوٹی ڈبل روٹی جو ساخت میں فرانسیسی نان (فرینچ بریڈ) سے مشابہ اور شکل میں بیضوی ھوتی ھے ۔

French roof : (n) ڈھلواں چھت جس کی دونوں طرف دو ڈھال ھوتےہیں ایک کم اور ایک زیادہ ۔

French toast : (n) روٹی کے ٹکڑے جو انڈا اور شکر ملا کر تلے جاتے ہیں ۔

French tub : (n) رنگ کے کام آنے والے ایک امریکی درخت (Log wood) اورٹِن کے پروٹو کلو رائیڈ (اقل سبزیہ جس میں سبز کا عنصر کمترین ھو) کاایک مخلوط جسےرنگ ساز یا رنگ ریز استعمال کرتے ہیں ۔

French window : (n) روغن کیا ھوا ٹوتواں دروازہ جو دریچہ اور دروازہ دونوں کا کام دیتا ھے ؛ دروازے کی طرح کھلنے اور بند ھونے والا ایک بڑا دریچہ جس سے ھو کر اندر یا باہر آیا جایا جاسکتا ھے ۔

French woman : (n) فرانسیسی عورت ؛ زن فرانسوی ۔

Frenchification : (n) فرانسیسی بننے یا بنانے کا طریقہ یا عمل ۔

Frenchified : (a) (۱) فرانسیسیوں جیسا ؛ فرانسیسی نما (تحقیراً) ۔ (۲) جماعی مریض ؛ جماعی مرض میں مبتلا (شخص) سوزا کی ۔

Frenchify : (v) (۱) صورت، سیرت یا طرزنشست و برخاست میں فرانسیسی بنا دینا ؛ فرانسیسی صفات سے مملو کر دینا ۔ (۲) اطوارو انداز، خیالات و تصورات میں فرانسیسی ھوجانا؛ فرانسیسی موید یا ہم خیال ھو جانا؛ فرانسیسی درد مندی رکھنا ۔

Frenchily : (adv.) فرانسیسیوں کے طریقے سے ؛ فرانسیسیوں کے انداز سے ۔

Frenchiness : (n) فرانسیسی بننے کی یا ھونے کی خصوصیتیں ۔

Frenchism : (n) فرانسیسیت : فرانسیسی رسم و رواج ؛ فرانسیسی محاورے یا ضرب الامثال ؛ فرانسیسی خصوصیات ؛ فرانسیسی طرز گفتگو ، عادات و عقائد و صفات فرانسوی ۔

Frenchless : (a) فرانسیسی زبان سے ناواقف ۔

Frenchman : (n) (۱) فرانسیسی نسل یا قومیت کا آدمی ۔ (۲) (بول چال) ایک (اچھا وغیرہ) فرانسیسی اسکالر ۔ (۳) ایک فرانسیسی بحری جہاز ۔

Frenchmanlike : (a) فرانسیسی جیسا؛ فرانسیسی کی طرح ۔

Frenchmanlike : (adv.) فرانسیسی انداز میں ؛ فرانسیسی طرز پر ۔

Frenchness : (n) فرانسیسی پن ؛ فرانسیسیت ۔

Frenchy : (a) فرانسیسی خصائص رکھنے والا ۔

Frenchy : (n) فرانسیسی شخص (تحقیراً) ۔

Frenetic : (a) دیکھو Phrenetic

Frenotomy : (n) (جراحی) لجام تراشی ۔

Frenulum : (n) (تشریح) لجیم ؛ بند ۔

Frenulum pudendi : (n) (تشریح) قید الشفرتین ۔

Frenulum veli : (n) (تشریح) بند نقاب ۔

Frenzied : (a) دیوانہ ؛ شوریدہ ؛ آشفتہ ؛ دماغی اختلال میں مبتلا وحشی ؛ وحشی زدہ ؛ وحشیانہ طور پر؛ پُر جوش ؛ جنونی ؛ منتشر الدماغ ؛ منتشر الذہن ؛ عارضی دیوانگی میں مبتلا ؛ مخبوط؛ ہذیانی ؛ خشمگیں ۔

Frenzied rage : (n) دیوانے کا غصہ ؛ خشم جنون آمیز ۔

Frenziedly : (adv.) جنون آمیز طور پر ؛ بطور دیوانگی ؛ شوریدہ سر ہو کر ؛ شوریدگی سے ؛ ہذیانی انداز میں ۔

Frenzy/phrenzy : (n) [ME.'frenesie'.] (۱) انتشار دماغی ؛ عارضی دیوانگی ؛ خبط وجنون کا دورہ (شاذ) ۔ (۲) غصہ یا اضطراب کی ہذیانی حالت ۔ (۳) وحشیانہ حماقت ؛ اشتیاق مجنونانہ ۔ (٤) شوریدگی ؛ آشفتگی ؛ ہیجان ۔(٥) (طب) سر سام ۔

Frenzy : (a) (بول چال) غضبناک ؛ پُر جوش ؛ جو شیلا ؛ خشم ناک ؛ خشم گیں ۔

Frenzy : (v) مشتعل کر دینا ؛ غضبناک کر دینا ؛ شدیدغصہ کی حالت پیدا کردینا ؛ ہذیانی بنا دینا ۔

Frequence : (n) [L.'frequentia'.] (۱) اجتماع کثیر ؛ حالت افراط وتفریط؛ کثرت وقوع؛ اژدحام نیز بھیڑ؛ جم گھٹا ؛ مجمع ؛ جماؤ ؛ اجتماع (اشیاء کام) (متروک) ۔(۲) متواتر وقوع یا تکرار ؛ تندی ؛ سرعت ؛ پیہم وقوع ۔

Frequency : (n) (۱) تواتر ؛ سریع ؛ تکرار ؛ تکویر ؛ اکثر واقع ہونا ؛ کثرت سے کسی واقعہ کا پیش آنا؛ تھوڑے تھوڑے وقفے سے بارہا پیش آنا ۔ (۲) (نبض)تیزی ؛ سرعت ۔(۳) تعدادیاارتعاش ؛ ایک معینہ وقت کے اندر تعداد تکرار ؛ تعداد ارتعاش (٤) (طبیعیات) (ارتعاش کی) شرح تکویر؛ شرح تواتر؛ شرح تکرار ۔(٥) (برقیات) کسی متبادل یا باری باری سے آنے والی لہر کے فی سیکنڈ مکمل چکر (Cycles) کی تعداد ۔ (٦) (شماریات) کسی واقعے کی ممکنہ تعداد وقوع میں حقیقی واقعہ کا تناسب ۔

Foundamental frequency : (ارضیات).اساسی تعداد ۔

High frequency/Low- : موج آواز یا برقی لہر کا بلند و پست ارتعاش ۔

Frequency factor : (n) (نباتیات) جزو تعددی ۔

Frequency meter : (n) (برقیات) تعدد پیما ۔

Frequency modulation : (شعاعیات) زیر بم تعدد ؛ (برقیات) اپنے تواتر یا تکویر کے تغیر کے ذریعہ برقی رو کی متناسب تبدیلی ؛ (مخفف .F.M) ۔

Frequency response : (n) ایمپلفائر، مائکروفون وغیرہ کے خرچ اورماحصل کے تناسب کے مابین رشتہ اور اشارات (سگنل) کی تکویر یا تواتر ۔

Frequent : (a) [L.frequentem'.] (۱) جو قریب قریب (کم فاصلے پر) بہت سے تعداد میں پائے جائیں ۔(۲) کثیر؛ بکثرت ؛ متعدد ۔(۳) جو اکثر واقع ہو ؛ تھوڑے تھوڑےوقفےسےواقع ہونے والا؛ عام ؛ جو متواتر واقع ہو ؛ کثیر ؛ کثیر الاستعمال؛ کثیرالعمل ۔ (٤) (نبض) تیز ؛ تند ؛ سریع ؛ معمولی سے زیادہ تیز ۔(٥) عادی ؛ ہمیشہ کا ؛ پابند تکرار؛ مکرر واقع ہونے والا ۔(٦) مستقل ؛ عادی ۔

Frequent : (v) [L.'frequentare'.] اکثر یا عادتاً (کسی جگہ، کسی صحبت میں، کسی مکان پر) جانا ۔

A frequent caller : اکثر آنے جانے والا شخص ۔

It is a frequent practice to : (ایسا کرنے کا) بکثرت رواج ہے ؛ (یہ بات) بار بار ہوا کرتی ہے ۔

Frequentable : (a) قابل تکویر ؛ قابل تکرار ؛ جسے جلد جلد لایا جا سکے ؛ سریع الوقوع ؛ جسے اکثر یا عادتاً لے جایا جا سکے ۔

Frequentage : (n) اکثر اور عادتاً کسی جگہ، کسی صحبت وغیرہ میں جانے کا عمل یا عادت ؛ معاشرت ؛ شرکت مکرر ؛ آمدو رفت زیادہ ؛ اژدحام ۔

Frequentation : (n) زیادہ آمدوشد یا اکثر آنے جانے کا عمل یا عادت ؛ کسی صحبت وغیرہ میں عادتاً جانا ؛ اکثر آنا جانا ؛ اکثر آمدو رفت ۔

Frequentative : (a) [L.'frequentativus'.] (صرف و نحو) بار بار کسی فعل کے سرزد ہو نے کا اظہار کرنے والا یا کسی فعل کی شدت کو ظاہر کرنے والا (فعل یا فعلی شکل) ۔

Frequentative : (n) تکراری ؛ فعل تکراری ؛ استمراری ۔

Frequenter : (n) اکثر یا عادتاً کسی جگہ، کسی صحبت وغیرہ میں جانے والا ؛ اکثر آنے جانے والا ۔

Frequently : (adv.) اکثر ؛ باربار ؛ بارہا ؛ مکرر ہا ۔

Frescade : (n) [It.'frescate'.] روش خنک ؛ خیابان ؛ سایہ دار رستہ یا پگڈنڈی ۔

Fresco : (n) [It.] قلم سے آبی رنگوں میں دیوار یا چھت پر استر کاری کے خشک ہونے سے پہلے تصویر کشی کا ایک طریقہ؛ نقاشی آب رنگی ؛ نقاشی دیواری ۔

Fresco : (v) (دیوار، تصویر یا مضمون وغیرہ پر) قلم سے آبی رنگوں میں (استر کاری کے خشک ہونے سے پہلے) تصویر کشی کرنا ؛ آب رنگی نقاشی کرنا ۔

Fresh : (n) (۱) اول ؛ آغاز ؛ شروع ؛ اوائل ۔(۲) جو چیز حال ہی میں تیار ہوئی ہو یا پہنچی ہو؛ وصول ہوئی ہو، کہیں سے آئی ہو ۔(۳) جس (کھانے کی چیز) کو نمک یا مسالہ لگا کر یا دھواں دے کر، یا ٹین میں کرکے سڑنے گلنے سےمحفوظ نہ کیا گیاہو بلکہ جو تازہ استعمال کےلئےہو ۔ (٤) دن یا سال کا ابتدائی حصہ ۔(٥) دریا میں پانی کی تیز روانی، سیلاب ۔(٦) میٹھے اور صاف پانی کا چشمہ ، جھرنا یا تالاب ۔(۷) جس دریا میں جوار آتا ہو اُس کے نمکین پانی سے فوراً بعد والا پانی نیز اُس سے متصل زمین (اکثر جمع میں ہوتا ہے)۔

Fresh : (a) [OE. 'fersc'.] (۱) جدید ؛ نیا ؛ تازہ ؛ اضافی ۔ (۲) جو پہلےعلم میں نہ آیا ہو؛ جو پہلےنہ دیکھا گیا ہو نہ استعمال کیا گیا ہو، ضمیماتی ۔ (۳) مزید ، دوسرا یا دوسری ؛ مختلف ؛ دیگر ۔(٤) کچا ؛ ناتجربہ کار ؛ خام ؛ نا‌آزمودہ ؛ بےتجربہ ؛ تازہ کار؛ سبز؛ بےتدبیر ۔ (٥) (ہَوا، آندھی، پانی) صاف مصفی ؛ تسکین بخش ؛ صحت بخش ؛ ٹھنڈی ؛ قوی ؛ سخت ۔ (٦) جو باسی سڑا ہوا ، مزے سے اترا ہوا نہ ہو ؛ اپنی اصلی صفات لئے ہو (غیرمادی چیز پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے) ۔(۷) (رنگ و روغن) صاف ستھرا ؛ بےعیب ؛ چمک دار ؛ کھلتا ہوا ۔(۸) جو تھکا ہوا نہ ہو ؛ چست چالاک ؛ تندرست؛ جو پژمردہ یا افسردہ نہ ہو ۔(۹) جو شخص شراب کےنشہ کی وجہ سے ہیجانی (اضطراری) حالت میں ہو ؛ سرمست ؛ جزوی طور پر مخمور یا نشے کی حالت میں ۔ (۱۰) (امریکا) بیباک ؛ شوخ ؛ گستاخ ؛ پیش پیش ؛ بدتمیز ؛ بیہودہ ؛ بے ادب ۔(۱۱) دیکھو Freshly ؛ از سرنو ، نئے سرے سے ۔(۱۲) تازہ ترین ؛ نیا بنا ہوا ؛ حاصل کیا ہوا یا لیا ہوا ۔ (۱۳) (یونیورسٹی، عامیانہ) نووارد ۔(١٤) (ہَوا) تند؛ تیز ؛ (جہاز کی رفتار ) تیز ؛ مستقل ؛ مسلسل ؛ ایک ہی رخ پر ۔

A fresh wind : ہَوا جو ذرا تیز ہو ۔

As fresh as paint : خوب تندرست ؛ چست و چالاک ۔

In the fresh of the morning : علی الصباح ۔

Of fresh water : دریا یا کنویں کے پانی کی (مچھلی وغیرہ) نہ کہ سمندر کی ۔

To begin a fresh chapter : تازہ باب شروع کرنا ؛ نیا دور شروع کرنا ؛ اپنے طرز عمل کو بدل دینا؛ اپنی حالت کی اصلاح کرنا ۔

To break fresh ground : کوئی نیا کام شروع کرنا ؛ نئے طریقے سے شروع کرنا؛ نئی بحث کا آغاز کرنا؛ ایسا کام (یا ایسی بات) شروع کرنا جو فرسودہ یا پرانی نہ ہو ۔

Fresh : (v) تازہ دم ہونا ؛ شگفتہ ہونا ؛ چہرے پر تازگی اور شگفتگی آنا ؛ چاق و چو بند ہونا ؛ چست ہونا؛ سرگرم ہونا؛ تیز طرار ہونا؛ خوش طبع ہونا ؛ بشاش ہونا ؛ شگفتہ خاطر ہونا ۔

Fresh : (adv.) شگفتگی سے ؛ تازگی سے ؛ مہکتے ہوئے ۔

Fresh butter : (n) بے نمک کا سادہ مکھن ۔

Fresh complexion : (n) چہرے کاصاف رنگ(جس سےتندرستی یا جوانی ظاہر ہو تی ہے)۔

Fresh eggs : (n) انڈے جو پرانے اورگندے نہ ہوں ؛ تازہ انڈا ۔

Fresh flowers : (n) تازہ پھول ۔

Fresh herring/-fruit/-meat : (n) تازہ مچھلی ؛ پھل ، مچھلی یا گوشت (جو نمک یا مسالہ لگا کر منہ بند ڈبے میں رکھا گیا ہو) ۔

Fresh memories : (n) گذشتہ باتیں جو یاد ہوں ، جو اکثر یا د آتی ہوں ۔

Fresh run : (a) (سالمن وغیرہ) جو سمندر سے پکڑ کر حال ہی میں لائی گئی ہو ۔

Freshen : (v) (۱) تازہ دم ہو جانا؛ تازہ ہونا؛ چست ہو جانا؛ تیز ہو جانا ؛ قوت حاصل کر لینا ؛ زوردار

ہوجانا؛ قوی و توانا ہو جانا ۔ (۲) چمک دار ہو جانا ؛ خوش رنگ یا خوش نما ہو جانا ۔ (۳) نمک یا نمکینی کھو دینا ؛ صاف اور میٹھا ہوجانا (پانی کا) ۔ (٤) تازہ دم کرنا ؛ شگفتہ خاطر کرنا ؛ بشاش کر دینا ؛ تازگی بخشنا ؛ تازہ کر دینا ؛ خو ش دلی بخشنا ؛ شگفتگی لانا ؛ تجدید کرنا ؛ نیاپن پیدا کرنا ؛ نیا کردینا ؛ جدت لانا ؛ تقویت پہنچانا ؛ احیاء کرنا ؛ بحال کرنا ؛ ہوش میں لانا ؛ جانَ ڈال دینا ؛ نمک یا نمکینی دور کر دینا ۔ (۵) (جہاز رانی) گھِس کر نازک ہو جانے کی وجہ سے رسّے کی جگہ کو بدلنا ۔

**To freshen ballast :** جہاز کا توازن قائم رکھنے کےلئے اس پر رکھی ہوئی وزنی چیزوں کی حالت یا جگہ کو تبدیل کرنے کی غرض سے اسے تقسیم یا علاحدہ کرنا ۔

**To freshen hawse/-the nip :** برف کی رگڑ سے جہاز کو بچانےاور رگڑ پانےوالےمقام کو بدلنے کےلئے رسّوں کی مزید کنڈلیاں لگانا ۔

**To freshen way :** رفتار کو تیز کرنا ؛ تیز رفتاری لانا ؛ رفتار بڑھانا ۔

**Freshener : (n)** چست یا تازہ دم کرنے والا ؛ تازگی بخش ؛ بشاشت دہ ؛ حیات بخش ؛ مقوی ؛ خصوصاً گھوڑے کو تازہ دم کرنے والی ورزش ۔

**Fresher : (n)** (۱) (یونیورسٹی) (عامیانہ) نوواردطالب علم ؛ نیا طالب علم ؛ سال اول کا متعلم خصوصاً کسی یونیورسٹی (امریکا ، کسی اسکول) کی میقات اول کا طالب علم ۔ (۲) باد نسیم ؛ تازہ اور صاف ہوا ۔

**Never felt fresher :** جس قدر اب تندرست اور چست ہے ؛ پہلے کبھی نہ تھا ۔

**Freshet/-erron/Fresh shot : (n) [OFr.]** (۱) دریا کے صاف اور میٹھے پانی کا دھارا جو سمندر میں گرتا ہے ۔ (۲) دریا کی طغیانی جو زیادہ بارش یا برف کے پہاڑوں پر پگھلنے سے پیدا ہوتی ہے ؛ سیلاب ؛ سیل ناگہانی ؛ سیل دریا ؛ طغیانی آب ۔ (۳) (شاعری) صاف اور میٹھے پانی کا ننھا چشمہ ؛ چشمۂ آب رواں ؛ آبجو ۔

**Freshet : (v)** لبریز ہونا ؛ سیلابی ہونا ؛ طغیانی میں ہونا (جیسے تیز بارش یا برف کے پگھلنے سے دریاؤں میں ہوتی ہے) ۔

**Freshly : (adv.)** (۱) از سر نو ؛ نئے سرے سے ؛ دو بارہ ۔ (۲) پوری قوت کے ساتھ ؛ نئی طاقت اور توانائی سے ۔ (۳) شگفتہ چہرے کے ساتھ ؛ مہکتے ہوئے؛ تازگی لئے ہوئے ؛ تازہ دم ہوکر ؛ تازہ دم انداز میں ؛ تازگی کے ساتھ؛ زور دار طور پر ؛ توانائی کے ساتھ؛ پھُرتی سے ؛ تیزی سے؛ چستی کے ساتھ ؛جوشیلےانداز میں ؛ بھر پور قوت، اخلاص،امتیاز وغیرہ کے ساتھ ؛ شگفتہ حالت میں ؛ تازہ ترین انداز میں ؛ حال میں ؛ قریب کے زمانے میں ؛ نیا نیا ؛ نئی طرز میں ۔

**Freshly caught : (a)** تازہ پکڑی ہوئی (مچھلی) ۔

**Frshly coined : (a)** جدید ڈھالا ہوا سکہ ۔

**Freshman : (n)** (۱) نو وارد طالب علم ؛ نیا طالب علم ؛ مبتدی ؛ نو آموز ؛ تازہ وارد ؛ وہ شخص جو کسی مذہبی سلسلے میں امتحاناً داخل کیا گیا ہو یا کسی مذہب میں نیا داخل کیا گیا ہو ۔ (۲) سال اول کا متعلم ؛ خصوصاً کسی یونیورسٹی (یا امریکا ، کسی اسکول) کی میقات اول کا طالب علم ۔

**Freshman class (n)** (امریکا) امریکی کالج کے چار درجوں میں سب سے نچلا درجہ ؛ کالج کے سال اول کا درجہ ۔

**Freehman ship : (n)** نو وارد ہونا ؛ مبتدی ہونا ؛ نو آموز ہونا ؛ نیا یا نو آموز ہونے کی حالت ؛ زمانۂ نو آموزی ؛ وہ میعاد یا میقات جب تك کسی کو نیا یا نو وارد سمجھا جاتا ہے نیز مزاحاً نو آموز یا نو وارد حالت ۔

**Freshness : (n)** تازگی ؛ صفائی ؛ چستی ؛ تندرستی ؛ طراوت ؛ خنکی ؛ شگفتگی ؛ زندہ دلی ؛ خوش طبعی ؛ بشاشت ؛ بےنمکی ؛ شیرینی ؛ جدت ؛ نیاپن؛ (مجازاً) نا آموزگی؛ ناتجربگی؛ خامی؛ خام دستی ؛ بے ادبی ؛ چشمۂ شیریں ؛ میٹھے پانی کا جھرنا ۔

**Freshwater : (a)** (۱) میٹھے پانی کا یا اس سے متعلق ؛ صاف اور میٹھے پانی میں پیدا ہونے والا یا اُس میں رہنے والا ۔ (۲) جو نمکین پانی کا عادی نہ ہوا ہو ؛ نو وارد بحر ؛ نا آشنائے بحر ؛ (لہٰذا) نو آموز؛ نا آزمودہ ؛ ناتجربہ کار ؛ خام ؛ تازہ کار ؛ غیر اہم ؛ خفیف ؛ ناچیز ؛ حقیر ؛ مہمل ۔

**Freshwater sailor : (n)** دریاؤں کا (نہ کہ سمندر کا) ملاح ۔

**Fresison : (n)** (منطق) چوتھے قیاسی خاکے کی پانچویں ضرب کا ایک علامتی لفظ جس کے عام منفی اکبر اور خاص مثبت اصغر سے ایک خاص منفی نتیجہ بر آمد ہوتا ہے ۔

**Fret : (n) [OF.'frete'.]** (۱) منبت کاری (جس میں خطوط مستقیم کو اس طرح ترتیب دیتے ہیں (عموماً زاویہ قائمہ کے ساتھ) کہ اس سے آرائشی نقش ونگاربن جاتے ہیں ؛ باہم پیوستہ نقوش یا جھالروں کا آرائشی کام ؛ جال ۔(۲) بوقلمونی؛ رنگ برنگی ۔(۳) (عموماً چھت کی) ابھرواں یا تراشے ہوئے کام سے آرائش ۔(٤) بناوٹی کے کام میں پھولوں اور جواہرات پرمشتمل ایک زیور یا آرائش ۔(۵) (نقابت) نقابت کا ایک نشان یا نقشہ ۔

**Fret : (n) [f. fret v.]** (۱) کٹاؤ ؛ گھساؤ ؛ فرسودگی ؛ خستگی ؛ گھن ؛ سڑن کا دھبا یا داغ ۔ (۲) آنتوں کا درد ؛ پیٹ کا درد؛ دردقولنج ؛ درد شکم (بول چال) ۔ (۳) دماغی اشتعال ؛ جھلاہٹ ؛ ہیجان ؛ کوفت ؛ غصہ؛ پریشانی کی حالت ؛ جھنجھلاہٹ ؛ پریشانی ؛ آشفتگی ؛ جھگڑا لو پن ؛ اذیت ؛ ہیجان؛ رنجش ؛ جوش ؛ کج خلقی ۔ (٤) شراب کی دوسری تخمیر یا دوسرا اُبال ۔

**In a fret :** جھنجھلاہٹ یا پریشانی میں ۔

**On or upon the fret :** جھنجھلاہٹ ؛ اشتعال ؛ چڑ چڑاپن ؛ بد مزاجی ؛ غصہ ؛ خشمناکی یا بے چینی اور بےصبری کی حالت میں ۔

**Fret : (n) [OF. 'frete, frait, fraicte'.]** سمندر کے کٹاؤ سے بنا ہوا راستہ یا رخنہ ۔

**Fret : (n) [Origin unkn.]** (موسیقی) (پہلے) گٹارجیسے سازوں کا کھوکھلا حلقہ ؛ (اب) تاروں والے ساز پر (انگلیوں سے پردوں کو دبانے کےلئے) کھونٹیوں کی قطار ۔

**Fret : (v) [OE.'fretan'.]** (۱) کاٹنا کترنا؛ گھن کی طرح کھانا ؛ گھن لگانا؛ گھلا ڈالنا؛ تحلیل کرنا؛ سوہان روح ہونا؛ گھس ڈالنا ؛ کھا لینا ؛ چبانا ؛ گلا دینا یا دانتوں سے کترکر اذیت پہنچانا (جس طرح کیڑے کپڑا کاٹ ڈالتے ہیں یا گھوڑے اپنا دہانہ چباتے ہیں یا زنگ گلا دیتا ہے یا کھا جاتا ہے یا رگڑ سےکوئی چیزگھس جاتی ہے یا جذبات اذیت دیتے ہیں) ؛ صرف کر ڈالنا؛ خرچ کر ڈالنا ؛ ختم کر دینا ؛ پھاڑ ڈالنا ؛ توڑ مروڑ دینا؛ کھینچ تان کر کچھ کا کچھ بنا ڈالنا؛ عذاب پہنچانا؛ شدید جسمانی یا روحانی اذیت دینا؛ (مثلاً کوئی بات) سنی اَن سنی کر دینا ؛ ختم کرنا؛ خستہ کر دینا؛ قابل استعمال نہ رہنے دینا ؛ پیہم رگڑ سے سوراخ کر دینا ؛ (نیز) گھس جانا ؛ صرف ہو جانا ؛ مٹ جانا ؛ خستہ ہو جانا ؛ گھن لگ جانا ؛ گل جانا یا گھس جانا؛ سخت ریت میں دبا رہنا۔ (۲) برف زدگی، گھن، زنگ، مرض یا کسی کھانے کھلانے یا کی جانے والی چیز (تیزاب وغیرہ کے اثر سے) رفتہ رفتہ خراب ہوجانا؛ فرسودہ ہونایا مٹ جانا۔(۳) رگڑ کر یا گھس کر بنانا یا کسی صورت میں لانا ؛ گھس کر یا کاٹ کر راستہ بنانا ۔ (٤) دق کرنا ؛ چھیڑنا؛ غصہ دلانا ؛ تنگ کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ رنجیدہ کرنا ؛ رگڑ کر خراش بنانا ؛ بھڑ کانا ؛ خشمناک کرنا یا ہونا؛ مشتعل کرنا؛ تیہا دلانا۔ (۵) اپنے کو رنج یا قناعتی سے پریشان کرنا ؛ فکر میں مبتلا ہوکرگھلنا؛ (ہر وقت اپنی پریشانی کے تصور میں) کڑھتے رہنا یا پیچ و تاب کھانا ؛ جھنجھلاہٹ میں مبتلا رہنا ؛ اکڑ یا جھگڑالو اندازمیں چڑچڑاتےیا کڑکڑاتے رہنا۔(٦) (شراب کا) ثانوی تخمیر یا دوسرے اُبال میں ہونا(اب بول چال میں مستعمل ہے) ۔(۷) (دریا یا چشمے کا) بہنا ؛ اس میں ہلکی ہلکی موجیں اٹھنا ؛ پیچ و تاب کھانا (پانی کی سطح کا) تہ و بالا ہونا ؛ متلاطم ہونا ؛ شورش یا ہلچل ہونا؛ پر شور ہو کر بہنا ۔ (۸) لہریں پیدا کرنا؛ تلاطم لانا ؛ تموج پیدا کرنا ؛ اضطراب میں لانا ؛ لہریں اٹھانا ؛ ہلکورے مارنا ؛ لہریں مارنا ۔

**To fret out one's life :** رنج میں گھل گھل کر اپنی زندگی مٹا دینا ۔

**To fret the heart :** (مجازاً) دل مسلنا ؛ کلیجہ کھانا ؛ کلیجہ ملنا؛ کلیجہ چاٹنا یا چبانا؛ سوہان روح ہونا؛ سخت اذیت پہنچانا ؛ گھن لگا دینا؛ گھلا ڈالنا ۔

**Fret : (v)** (۱) ) (تعمیرات) مختلف وضعوں میں کٹے ہوئے یا ابھرواں نقش و نگار سے (خصوصاً چھت کو) آراستہ کرنا ؛ منبت کاری کرنا؛ نقش ونگار بنانا ؛ کندہ کاری کرنا؛ گل کاری کرنا ؛ بیل بوٹے بنانا ۔ (۲) (نقابت) گوتھنایا گتھنا؛ باہم پیوستہ ہونا یا کرنا ۔

**Fret : (v) [f. fret (n).]** (گٹار وغیرہ) سازوں میں کھونٹیاں لگانا ۔

**Fret and fever/-fume (n)** غصے کی حالت میں بے چینی، جھلاّہٹ اور بےصبری کا اظہار ۔

Fret at : (v) کسی بات کے متعلق پریشان ہونا ۔

Fret away : (v) رنج میں گھُلنا ۔

Fret cutting : (n) لکڑی پر بنائی ہوئی آرائشی منبت کاری ؛ ترصیع کاری ۔

Fret saw : (n) بہت پتلی آری جو ایک چوکھٹے میں لگی ہوتی ہے جس سے پتلی لکڑی کو کاٹ کر پھول بوٹےبنائے جاتے ہیں ؛ آلہء ترصیع ؛ ترصیعی آری ۔

Fretful : (a) (۱) پریشان ؛ جھگڑالو ؛ غصہ ور ؛ چڑ چڑا ؛ زود رنج ؛ تنک مزاج ؛ جھلایا ہوا ؛ برہم ؛ برافروختہ ؛ مضطرب ؛ بے صبر ؛ بے تحمل ؛ بےتاب ؛ بے چین ۔(۲) (پانی) متلاطم ؛ متموج ؛ موج دار؛ لہریں لیتا ہوا ؛ ہلکورے مارتا ہوا ؛ پُرشور ؛ (ہَوا) طوفانی زور دار ؛ پُرجوش ؛ جھکّڑدار؛ زور دار؛ جھونکوں والی ۔(۳) متردد ؛ متفکر؛ کڑھتا ہوا؛ پیچ و تاب میں ؛ مشتعل ؛ غضبناک ؛ اشتعال آور ؛ پریشان کن ؛ رنج دہ ؛ سوہان روح ؛ اذیت ناک ؛ خستہ ؛ فرسودہ ؛ گھسا پٹا ؛ زنگ آلود ؛ کرم خوردہ ۔

Fretfully : (adv.) پریشانی کے ساتھ ؛ دق ہو کر ؛ رنجیدہ ہو کر؛ فروشاں؛ غضبناک طورپر؛ برہمی سے؛ تنک مزاجی سے؛ چڑ چڑے انداز میں ؛ بےصبری یا بےتابی سے ؛ مشتعل ہوکر ؛ پیچ و تاب کھاتےہوئے ؛ پریشان کن طور پر ؛ اذیت ناکی سے ؛ (پانی) پر شور طور پر ؛ متلاطم ہو کر ؛ (ہَوا) طوفانی انداز میں ؛ جھکّڑوں کے ساتھ؛ زور دار طور پر ۔

Fretfulness : (n) پریشانی ؛ رنجیدگی؛ جھنجھلاہٹ ؛ برہمی ؛ برافروختگی؛ تنک مزاجی؛ غضبناکی؛ اشتعال انگیزی ؛ چڑ چڑاپن ؛ بےصبری ؛ بےتابی ؛ پیچ و تاب ؛ اذیت ؛ اذیت ناکی ؛ تعذیب ؛ تلاطم ؛ جوش ؛ جوشیلا پن ؛ زورداری ۔

Frette : Fret (n) کا متبادل ۔

Fretted : (a) (۱) کرم خوردہ ؛ کھایا ہوا ؛ سوراخ دار ؛ زنگ خوردہ ؛ جس میں گھس کر یا رگڑ سے سوراخ ہوگئے ہوں ؛ گھسا ہوا ؛ زخم خوردہ ؛ خراش دار ۔ (۲) تنگ ؛ پریشان ؛ متردد ؛ متفکر ؛ مبتلائے اذیت ؛ فکرمند ؛ مشوّش ؛ کُڑھتا ہوا یا کُڑھا ہوا ؛ بے چین ؛ بے آرام ؛ جھنجھلا یا ہوا ؛ ستایا ہوا ؛ عاجز ؛ مغموم؛ رنجیدہ ۔

Fretted : (a) (۱) منبت کاری یا کندہ کاری کے بیل بوٹے سے سجایا ہوا ؛ منقش ؛ نقش و نگارسے آراستہ ؛ کشیدہ کاری یا کندہ کاری کرکے نقش و نگار بنایا ہوا ؛ کشیدہ ؛ کندہ ۔ (۲) (نقابت) بہم پیوستہ ؛ گُتھا ہوا ۔

Fretted : (a) جس ساز میں کھونٹیوں کی قطار ہو ۔

Fretter : (n) گُھن کی طرح کھا جانے والا ؛ شدید جسمانی یا روحانی اذیت پہنچانے والا ؛ گھلا ڈالنے والا؛ کھا جانے والا ؛ صارف ؛ گھِس کر مٹا دینے والا ؛ گلا دینے والا ؛ کتر ڈالنے والا ؛ فرسودہ کن ؛ خستہ کناں ؛ پریشان کُن ؛ رنجیدہ کناں ؛ غیظ آور ؛ اشتعال آور؛ خشم آگیں ؛ چڑ چڑا ؛ جھگڑالو ؛ بدمزاج ؛ بےصبر (بطور اسم)۔

Fretting : (n) گھساوٹ ؛ گھُن ؛ فرسودگی ؛ خستگی؛ تصرف ؛ زنگ خوردگی ؛ کرم خوردگی ؛ پریشانی ؛ اشتعال ؛ غیظ و غضب ؛ رنج ؛ خشمناکی ؛ بدمزاجی؛ چڑ چڑاپن ؛ جھگڑالوپن ؛ بےصبری ؛ تعذیب ؛ اذیت ناکی ؛ کُڑھن ؛ پیچ و تاب ۔

Fretting : (a) مُعذّب ؛ اذیت ناک ؛ زنگ آور؛ خستہ کن ؛ گلانے یا گھلانے والا؛ کترکر خراب کردینے والا ؛ گھس ڈالنے والا؛ کھاجانے والا؛ صارف؛ صرف کرڈالنے والا ؛ پریشان کن ؛ اشتعال انگیز ؛ خشم آگیں ؛ بھڑکانےوالا؛ رنج دہ؛ رنجیدہ کن؛ اضطراب آور؛ تلاطم خیز ؛ کُڑھنے والا ؛ پیچ و تاب کھانے والا ۔

Fretty : (a) (نقابت) چند چھڑوں یا چھڑیوں سے جو عموماً آٹھ ہوتی ہیں اس طرح ڈھکا ہوا کہ داہنے صدر سے بائیں قاعدے کی طرف چھڑیاں اس طرح پڑی ہوں کہ ایک دوسرے سے گُتھی ہوئی ہوں ۔

Fretwork : (n) (۱) (تعمیرات) آرائشی نقش ونگار کی کندہ کاری جو بیشتر ایک دوسرے کو کاٹ کر یا ایک دوسرے سے ہو کر گذرتے ہوئے خطوط پر مشتمل ہوتی ہے خصوصاً وہ جو چھتوں میں کی جاتی ہے، نیز توصیفی معنوں میں ۔ (۲) کندہ کاری والی پتلی آری سے کاٹ کر بنایا ہوا آرائشی کام ؛ چوبی کندہ کاری ؛ چوبی نقاشی ۔ (۳) سیسے کے چوکھٹوں کے آرائشی کام والا حصہ ۔

Fretwork : (n) کٹاؤ کا کام (لکڑی وغیرہ میں) جس میں آرائشی نقوش بنائے جاتے ہیں ؛ لکڑی پر وہ کام جو پتلی آری سے کیا جاتا ہے؛ چوبی نقاشی؛ چوبی منبت کاری ؛ کارہائے زینیتی ۔

Freudian : (a&n) (۱) فرائڈ یا اس کے اصول تحلیل نفسی کا پیرو یا معتقد ؛ معتقد فرائڈ ۔ (۲) جنسی ؛ وابستہ بہ امور جنسی ؛ ہرزہ ؛ شہوانی ۔

Freudianism/Freudism : (n) فرائڈ یا اس کے اصول تحلیل نفسی کا عقیدہ ؛ عقیدہٴ فرائڈ ؛ فرائڈیت ۔

Friable : (a) [L.'friabilis'.] (۱) جو (چیز) آسانی سے توڑی موڑی جاسکے ؛ اس طرح کچلی جاسکے کہ اس کے اجزا باریک اور ریزہ ریزہ ہوجائیں ؛ آسانی سے نرم اور سفوف ہونے والا۔ (۲) ریزناک (جو وزن پڑنے سے پس جائے ، ریزہ ریزہ ہو جائے) سفوف پذیر ؛ پسنے کے لائق ؛ بو سیدہ ؛ بھر بھرا ؛ ٹوٹن ہارا ؛ چورا ہوجانے والا ۔

Friableness : (n) پھسپھساپن ؛ خستگی ؛نازکی ؛ شکنندگی ؛ بھر بھراپن ۔

Friability : Friableness دیکھو

Friar : (n) [ME. 'frere'.] (۱) ایک مخصوص زاویہ کے عیسائی درویش ؛ راہب خصوصاً ان چار زاویوں کے راہب جو فرانسکانی (Grey Friars) اگستامین (wity Friars) ڈامنی نیکن ، (Friars Preachers) (Black Friars) اور کارمیلائٹ (white Friars) کہلاتے ہیں ۔ (۲) (جمع میں) مخصوص زاویہ کے عیسائی درویش کی رہائش گاہ یا خانقاہ؛ اُس علاقے کا نام جہاں اس قسم کی خانقاہ تھی ۔ (۳) مختلف قسم کی مچھلیوں کا نام جیسے ماہی سیم ، شمالی امریکا کی ایک مچھلی ۔ (٤) ایک آسٹریلیائی پرندہ؛ مرغ طاس؛ مرغ کل ۔ (٥) (طباعت) مطبوعہ صفحہ میں ایک سفید یا ہلکی جگہ ۔ (٦) شراب کی سطح پر تیرتی ہوئی ہلکے رنگ کی تلچھٹ کی چھوٹی سی پپڑی ۔

Friar-bir : (n) ایک آسٹریلیائی چڑیا؛ مرغ طاس ؛ طیر طاس ۔

Friar skate : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Friars balsam : (n) روح لوبان ؛ جاوائی لوبان کے مرکب کا محلول جو زخموں پر لگا نے کے کام آتا ہے ۔

Friars cap (s) : (n) ایک قسم کا زہریلا پودا ؛ جد وار ۔

Friars cowl : (n) ایک جنگلی پودا ؛ آرم ؛ درنمو ؛ پودوں کی ایک قسم ۔

Friars crown : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Friarly : (a) عیسائی راہبوں کا یا اُن سے متعلق ؛ راہبوں جیسا ۔

Friarly : (adv.) عیسائی راہبوں کے سے انداز میں ۔

Friary : (n) راہبوں کی خانقاہ ؛ دیر ؛ صومعہ ۔ (۲) راہبوں کی برادری ؛ راہبوں کی جماعت ۔ (۳) توصیفی معنوں میں (راہبوں کی برادری یا اُن کی خانقاہ کا یا اُن سے متعلق) ۔

Friation : (n) رگڑنا یا چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا ۔

Fribble : (a) غیر اہم ؛ خفیف ؛ ذراسی ؛ ادنیٰ سی ؛ سبک ؛ سبک سر ؛ ہرزہ سر ؛ بیہودہ ؛ غیر سنجیدہ ؛ نکمی باتیں یا بے نتیجہ حرکتیں کرنے والا ؛ مضحک ؛ مہمل ؛ نامعقول ۔

Fribble : (n) (۱) خفیف الحرکات شخص ؛ سطحی قسم کا آدمی ؛ سبک سر یا بیہودہ شخص ۔ (۲) لغو ؛ سبک ؛ پوچ ؛ بے معنی ؛ مہمل بات ؛ ادنیٰ سی چیز ؛ ادنیٰ سی بات ۔ (۳) سبکی ؛ ہرزہ سرائی ؛ بیہودگی ؛ نکماپن ؛ خفیف الحرکتی ؛ سطحیت ۔

Fribble : (v) [echoic.] خفیف اور بیہودہ حرکت کرنا ؛ خفیف الحرکات ہونا؛ فضول حرکتیں کرنا؛ بےوقوفی کرنا؛ بے معنی بات کرنا ؛ بے مقصد کام کرنا ؛ کم زوری یا کم حوصلگی سے کام لینا ؛ بو الفضول کرنا؛ فضول وقت ضائع کرنا ؛ بیہودہ برتاؤ کرنا ؛ سبک سری دکھانا ۔

Fribbler : (n) نکمّا ؛ سبک سر ؛ ہرزہ سرا ؛ بیہودہ یا خفیف الحرکات شخص ؛ سطحی قسم کا آدمی ۔

Fribbling : (n) سبکی ؛ بیہودگی ؛ سبک سری ؛ ہرزہ سرائی ؛ خفیف الحرکتی؛ لغویت؛ نامعقولیت ؛ نامعقول باتیں یا بیہودہ حرکتیں کرنے والا ۔

Fribbery : (n) سبکی ؛ ہرزہ سرائی ؛ بیہودگی ؛ سبک سری ؛ خفیف الحرکتی ؛ نکّماپن ؛ نامعقولیت ۔

Friborgh/-burgh : Frank-pledge دیکھو

Fricandeau : (n) [F.] بُھنے ہوئے یا اُبلے ہوئے گوشت کا ایک ٹکڑا؛ پارچہ خصوصاً بچھڑے کا گوشت جو چٹنی کے ساتھ یا نمک مرچ چھڑک کر کھایا جاتا ہے ۔

Fricandeau : (v) بھُنے ہوئے یا ابلے ہوئے گوشت کے ٹکڑے یا پارچے بنانا ۔

Fricandel/-elle : (n) [quasi-Fr.var.of prec.] کوفتہ ؛ قیمہ کر کے اور گول بنا کر تلا ہوا گوشت ؛ گولر کباب ۔

Fricassee : (n) [F.'fricassee'.] (۱) گوشت کے ٹکڑے جو بھون کر یا اُبال کر چٹنی کے ساتھ کھائے جاتے ہیں ۔ (۲) (خصوصاً) پرندوں یا چھوٹے جانوروں کے ٹکڑے کا قلیہ ۔

Fricassee : (v) قلیہ بنا نا ؛ گوشت کے ٹکڑے کو بھون کر یا اُبال کر کھانا تیار کرنا؛ قلیہ کی طرح تیار کرنا ۔

Fricative : (n) [mod.L. 'fricativus'.] وہ حرف صحیح جو منہ کے کم کھلے ہونے کی حالت میں سانس کی رگڑ سے پیدا ہو مثلاً 'f' the ' Ch (اسکاچستانی تلفظ) ؛ رگڑ سے پیدا شدہ یا پیدا کردہ موافق آواز ۔

Fricative : (a) (۱) ماؤتھ آرگن (منہ سے بجانے والے باجے) کے دو سوراخوں کے درمیان تنگ سوراخ سے ہو کر گذرتی ہوئی سانس کی رگڑ سے پیدا شدہ (حرف صحیح کے درستی ساز کی آواز) ۔ (۲)بعض سازوں میں رگڑ سے پیدا کی ہوئی (آواز) ؛ (لسانیات) صفیری ؛ صفیرہ ۔

Fricatrice : (n) [L.'fricatricem.] ذلیل عورت ؛ ناکارہ عورت ؛ برزہ عورت ؛ بدکار عورت ؛ فاحشہ ؛ رنڈی ؛ کسبی ؛ طوائف ؛ وہ عورت جو کسی دوسری عورت سے استفادۂ جنسی کرتی ہو ؛ عیاش عورت ۔

Friction : (n) [L. 'frictionem'.] (۱) طبی مالش ؛ جسم کو مل کر گرمی پہنچانا ۔(۲) دو جسموں کی رگڑ ؛ رگڑ ؛ اندراس ؛ گھساؤ ؛ چھلن ؛ خراش ۔ (۳) (طبیعیات) مزاحمت (حرکت اضافی) جو ایک جسم کے دوسرے جسم پر حرکت کرنے سے واقع ہوتی ہے۔ (٤) (مجازاً) اختلاف ؛ تکراؤ ؛ (خصوصاً مزاجوں یا خیالات کا) (لسانیات) رگڑ؛ اختلاف رائے؛ اختلاف طبیعت یا مزاج (عموماً دو آدمیوں میں)۔

Angle of friction : کسی جسم یا سطح کے ڈھلواں ہونے کی وہ حد جس پر کوئی دوسراجسم یا چیز بغیر پھسلے ہوئے قائم رہ سکے ؛ وہ زاویہ جو ایک جسم کا دوسرے جسم پر بغیر پھسلے یا گرے بنایا جاسکے (وہ زاویہ جس پر جسم قائم رہے)زاویۂ فرق ؛ (طبیعیات) رگڑزاویہ ۔

Boundary friction : (طبیعیات) حدی رگڑ ۔

Coefficient of friction : (طبیعیات) رگڑ ضربیہ ۔

Dynamic friction : (طبیعیات) حرکی رگڑ ۔

Face of friction : (طبیعیات) رگڑ قوت ۔

Static friction : (طبیعیات) سکونی رگڑ ۔

Friction : (v&n) رگڑنا ؛ ملنا ؛ مس کرنا ؛ چھیلنا ؛ خراش ڈالنا ؛ مالش کرنا ؛ گھسنا ؛ کُھجانا ؛ (جسم وغیرہ کو) ۔

Friction at rest : (n) ایک دو سرے کو مس کرتے ہوئے دو جسموں یا دو چیزوں کے درمیان رگڑ کی مقدار ۔

Friction-ball : (n) مشین کے پہیوں میں جو گولیاں اس غرض سے ڈالی جاتی ہیں کہ رفتار میں مزاحمت اور رگڑ کم ہو ۔

Friction block : (n) وہ بلاک جو کسی گھومتی ہوئی چیز پر دبا کر رگڑ کے ذریعہ اُس کی رفتارکو روکنےیا کم کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Friction brake : (n) ایک قسم کا آلہ قوت پیما (ڈائنامومیٹر) جس میں ایک مقررہ رفتارسے گھومتے ہوئے دُھرے کے ساتھ دو بلاک کسے ہوتے ہیں ؛ نیز کسی گھومنے والی بڑی مشین کے ذریعہ انجام دیتےہوئے کام کی مقدار کو ناپنے والا؛ روغنوں کی چکناہٹ کی پیمائش کا ایک آلہ؛ فریکشن بریک کے ذریعے چلنے والا ؛ فریکشن بریک ۔

Friction breccia : (n) دیکھو Fault-rock

Friction/-clutch'-cono/-coupling/-disc : (a) وہ پُرزے جو مشینوں کی رگڑ سے رفتار پیدا کرنے کےلئے لگائے جاتے ہیں ؛ فرکی پنجہ ۔

Friction fremitus : (n) وہ استماعی آواز جو اُس وقت سنی جاتی ہے جب پھیپھڑے کا پردہ یا غلاف قلب سوجن اور بہے ہوئے پنچھے سےنا ہموار یا کُھردرا ہوجا تا ہے ۔

Friction-fuse : توپ داغنے کی نلی ؛ وہ نلیؔ جس میں آگ لگا کر توپ داغی جاتی ہے ۔

Friction gear/-gearing : (n) وہ پُرزے جو مشینوں میں رگڑ سے رفتار پیدا کرنے کےلئے لگاۓ جاتے ہیں ؛ فرکی گیرہ ۔

Friction machine : (n) ریشم کے اتصال سے برقی رو پیدا کرنے والی برقی مشین ۔

Friction powder : (n) سُرمے اور القلی (پوٹاش) کے کولوریٹ کا مرکب جو ذراسی رگڑ سے بھڑک اُٹھتا ہے ؛ خفیف رگڑ سے بھڑک اُٹھنے والا ایک آتش گیر مرکب ۔

**Friction primer : (n)** فریکشن ٹیوب کا امریکی نام -

**Friction roller : (n)** بیلن جو اپنے اوپر سے گذرتی ہوئی چیز کی رگڑ کو کم کرنے کےلئے ہوتا ہے ؛ بیرنگ میں گھومتے ہوئے چھوٹے بیلن -

**Friction sound : (n)** دیکھو Friction fremitus

**Friction tube : (n)** دیکھو Friction-fuse

**Friction wheel : (n)** (۱) بیلن جو اپنے اوپر سے گذرتی ہوئی چیز کی رگڑ کو کم کرنے کے لئے ہوتا ہے - (۲) بیرنگ میں گھومتے ہوئے چھوٹے بیلن جو دھرے کے انخفاض میں اپنے محیطوں یا گھیروں کے اوپری حصے کے اتصال سے روکے رکھتا ہے؛ بیرنگ کے اندر گھومتے ہوئے چھوٹے بیلنوں میں سے ایک -

**Frictional : (a)** جو رگڑ سے پیدا ہو یا کیا جائے یا متحرک کیا جائے ؛ رگڑ کا یا اس سے متعلق ؛ فزکی ؛ (لسانیات) رگڑ دار -

**Frictional electricity : (n)** رگڑ کے ذریعہ پیدا کی ہوئی یا ترقی دی ہوئی بجلی ؛ فر کی برق ؛ (طبیعیات) رگڑ برق -

**Frictional gearing (wheels) : (n)** وہ پہیے جو دندانوں کی بجائےصرف رگڑ ہی سےحرکت کو منتقل کرتےہیں -

**Frictional heat : (n)** (طبیعیات) رگڑ حرارت -

**Frictional resistance : (n)** (طبیعیات) رگڑ مزاحمت -

**Frictional unemployment : (n)** (تجارت) مزاحمتی بےروزگاری -

**Frictionalised : (a)** (لسانیات) رگڑ دار -

**Frictionally : (adv.)** رگڑ کے ذریعہ پیدا ہو کر یا متحرک ہو کر -

**Frictionless : (a)** بےرگڑ کا ؛ جسم میں رگڑ یا رکاوٹ پیدا نہ ہو ؛ بے لاگ ؛ بے روک ؛ بے خراش -

**Frictionlessly : (n)** بے لاگ طور پر ؛ بلا روک ٹوک -

**Friday : (n) [OE.'frizedoez'.]** (۱) جمعہ ؛ آدینہ ؛ ہفتے کا چھٹا دن (انگریزی اعتبارسے) -(۲) اُس دن دی ہوئی دعوت استقبالیہ یا تفریح - (۳) توصیفی معنوں میں، مثلاً صبح جمعہ ؛ صبح آدینہ -

**Black friday :** سیاہ جمعہ ؛ بہت سے جمعے تاریخ میں ایسے گذرے ہیں جب سخت حادثات پیش آئے اسی لئے اُن کو سیاہ جمعہ کہا جاتا ہے-

**Good Friday :** جمعہ جو ایسٹر سے پہلے آتا ہے ؛ جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مصلوب ہونے کی یادگار کے طور پرمنایا جاتا ہے؛ آدینہء نیک -

**Fridge : (v) [app.echoic.]** مَلنا ؛ مالش کرنا ؛ رگڑنا ؛ کھُجانا ؛ رگڑ کر پتلا کردینا؛ گھس ڈالنا؛ (اب خاص کر بول چال میں مستعمل ہے) -

**Fridge/Frig : (n)** (روز مرہ) Refrigerator کا مخفف -

**Fried : (a) [f. fry v.]** تلا ہوا ؛ بھُنا ہوا ؛ تل کر پکا یا ہوا -

**Friedreich's ataxia : (n)** (طب) موروثی لڑکھڑاہٹ -

**Friend : (n) [OE.freond.]** (۱) دوست ؛ محب ؛ یار ؛ رفیق ؛ آشنا ؛ مخلص ؛ ساتھی - (۲) وہ شخص جو دو شخصوں کی لڑائی (Duel) میں کسی ایک کا ساتھی (Friend) ہو - (۳) (عرف عام) شناسا ؛ وہ اجنبی جو کبھی کہیں مل جائے (اس معنی میں طنزاً) نیز دوستوں کی انجمن کے ارکان کے ذریعہ بطور خطاب استعمال کیا جاتا ہے - (٤) (جمع) قریبی رشتہ دار ؛ وہ لوگ جو کسی شخص کےمتعلق کوئی ذمہ داری قبول کریں - (٥) ہمدرد؛ معاون؛ مربی ؛ بہی خواہ ؛ مدد گار؛ پُشتیبان ؛ خیر خواہ ؛ حامی - (٦) کوئی چیز ؛ بات یا صفت جس سے مدد ملتی ہو یا کام نکلتا ہو ؛ مفید مطلب بات یا چیز - (۷) جو شخص دشمن نہ ہو یا اپنی جماعت یا فرقے کا آدمی ہو ، جنگ ، سیاست وغیرہ میں جو شخص اپنا ہم جماعت، ہم طرف یا رفیق رہا ہو ؛ جس شخص کے ساتھ تعلقات بہترہوں - (۸) "خائفین" انجمن احباب (Society of Friends) کےاراکین کا نام؛ (غیرارکان کی اصطلاح میں) (اس انجمن کو سنہ ۱٦٤۸-۵۰ء میں جارج فاکشن نے قائم کیا تھا جس کی اغراض میں امن و امان کے اصولوں کی ترویج ، لباس کی سادگی اور زبان کی سلاست نیز القاب و آداب و خطابات سے حتی المقدور پرہیز وغیرہ شامل تھیں) -

**My friend in the brown hat now left me :** وہ صاحب (محض شناسا یا ایسا اجنبی جو کبھی کہیں مل گیا ہو) جو بھوری ٹوپی پہنے ہوئےتھے اب مجھ سے جدا ہوگئے -

My honourable friend : میرے دوست (ممبران پارلیمنٹ و کاؤنسل اس طرح ایک دوسرے کا ذکر کرتےہیں) ۔

My learned friend : قانون پیشہ لوگ ، وکلا وغیرہ عدالت میں ایک دوسرے کو مخاطب کرتے ہیں ۔

My shyness was here my best friend : یہاں میرا شرم و حجاب ہی میرے کام آیا ۔

To be friends : دوست ھونا ؛ دوست بنانا ؛ دوستی کرنا ۔

To be, keep, make, friends with : دوست ھونایا دوست بنانا ؛ دوستی کرنا ۔

To keep friends : بہت سےدوست رکھنا یا ھونا ۔

To make friends : دوستی کرنا ؛ دوستانہ تعلقات پیدا کرنا ۔

Friend : (v) [ME. f. friend n.] (شاعری کا) کسی کے ساتھ دوستی کرنا؛ کسی کی مدد کرنا ؛ مساعدت کرنا؛ وقت پر کام آنا؛ دوستانہ برتنا ؛ دوست داری کرنا؛ دستگیری کرنا؛ مراعت کرنا ؛ دوست کی طرح عمل کرنا ؛ (مجازاً چیزوں کےلئے) ۔

Friend Dick/-jones : جب کسی نام سے پہلے استعمال کیا جائےتو معمولی شناسائی کا اظہار ھوتا ھے ۔

Friend in or at court : (n) وہ دوست جس کےاثر یا کوشش سے دربار میں کار براری کی جاسکے ۔

Friend lead : (n) کوئی جلسہ یا تقریب جس کی غرض لندن کے غرباء اور مفلوک الحال لوگوں کے لئے چندہ کرنا ھو ۔

Friend of God : (n) جس پر خاص فضل الٰہی ھو اور جسے اللّٰہ کی خصوصی حمایت حاصل ھو؛ خلیل اللّٰہ؛ خدا کا دوست ۔

Friended : (a) جس کا ایک یا بہت سارے دوست ھوں ؛ یار باش ؛ دوست دار ۔

Friendless : (a) (۱) بے یارو مددگار ؛ بیکس ؛ جس کا کوئی دوست نہ ھو ؛ جس کا کوئی ساتھی نہ ھو ؛ بے دوست ۔ (۲) غیر دوستانہ ؛ نا مناسب ؛ غیر مفید ؛ بے موقع ؛ غیر کارآمد ؛ ناموافق ؛ ناپسندیدہ ۔

Friendlessness : (n) بیچارگی ؛ بیکسی ؛ بےیا ر و مددگار ھونے کی حالت ؛ غیر دوستانہ پن ۔

Friendlike : (a) دوستانہ ؛ دوستوں کی طرح ؛ غیرمخالفانہ ؛ مفید مطلب ؛ کارآمد ؛ مناسب ۔

Friendlily : (adv.) دوستانہ انداز میں ؛ محبانہ اور مشفقانہ طور پر ؛ ہم دردی کے ساتھ۔

Friendliness : (n) موافقت ؛ہمدردی ؛ مہربانی ؛ لطف وکرم ؛ دوستی؛ شفقت؛ یگانگت؛ دوست داری ؛ (کبھی کبھی جمع میں) اظہارہمدردی ۔

Friendly : (a) [OE.'freondlic'.] (۱) دوست کی طرح برتاؤ کرنےوالا یا ایسا برتاؤ کرنے پرآمادہ؛ کارآمد؛ دوستوں کی صفات رکھنے والا ۔ (۲) دوستوں کی خصوصیت کا ؛ یا دوستوں کو فائدہ پہنچانے والا ؛ دوستی کا اظہار کرنے والا ؛ دوست داری دکھلانےوالا ؛ ہمدردی یا دستگیری کرنے والا ۔ (۳) نا دشمن ؛ غیر دشمن ؛ جس سے محبانہ اور دوستانہ تعلقات ھوں ۔ (٤) خیر خواہ ؛ ھوا خواہ ؛ بھلائی چاہنے والا ؛ معاون ؛ حامی ؛ مددگار ۔ (٥) ہمدرد ؛ سازگار ؛ موافق ؛ مساعد ؛ مناسب ؛ مہربان ؛ شفقت رکھنے والا؛ طرف دار؛ مفید؛ مفید مطلب؛ آسان؛ سہل؛ راحت بخش؛ موزوں؛ ممد؛ معین ۔ (٦) جو رجحان (کسی طرف) موافقت کے ساتھ ھو ۔ (۷) جو (اشیاء) مناسب ، باموقع ھوں ۔

Firendly : (n) دوست یا غیر مخالف نیٹو (غیر مہذب نسل یا یوروپی اقوام کا فرد)؛ دوستانہ مقابلہ جو صرف تفریحاً ھو کسی انعام کی خاطر نہ ھو؛ دوستانہ ؛ یارانہ ؛ دوستوں کی خصوصیت جس سے مہربانی اورلطف و کرم ظاہر ھو یا جو رحم دلی کی وجہ سے پیدا ھو ۔

A friendly match (at Football etc.) : کھیل کاوہ مقابلہ جو محض دوستانہ ہارجیت کےلئے کیا جائے اور کسی انعام کی خاطر نہ ھو ؛ دوستانہ مقابلہ ؛ دوستانہ کھیل ۔

A friendly nation : وہ قوم جس سے دوستانہ تعلقات ھوں ۔

Friendly : (adv.) دوستانہ انداز میں ؛ دوستانہ جذبات کے ساتھ ؛ مشفقانہ طور پر ؛ حمایت کرتے ھوئے ؛ غیر مخالفانہ ؛ مہربانی اور محبت کےساتھ ؛ پسندیدگی کے ساتھ ؛ بہ طور ہمدردی ؛ ہمدردانہ جذبات کے ساتھ ۔

**Friendly action at law :** دوستانہ قانونی کاروائی جو محض کسی قانونی نکتہ کو عدالت میں حل کرانے کےلئے کی گئی ہو اور جس کا سبب ذاتی مخالفت نہ ہو ۔

**Friendly society : (n)** (ابتداً) ایک مخصوص آگ بیمہ کمپنی کانام ؛ ( بعد میں) ایسی مختلف انجمنوں میں سے ایک جن کے ارکان مصیبت ، بیماری اور ضعیف العمری میں ایک دوسرے کی مدد اور مرجانے پر پس ماندگان کی امداد کےلئے مقررہ چندہ جمع کرتے ہیں ؛ انجمن امداد باہمی ۔

**Friendship : (n) [OE.'freondscipe'.]** (۱) دوست ہونے کی حالت ؛ دوستی ؛ یاری ؛ رفاقت ؛ موافقت ؛ مساعدت ؛ یگانگت ؛ دوستوں کی طرح ایک جماعت یا انجمن ؛ دوستانہ تکلفی ؛ گہری دوستی ؛ موالات ؛ دوستانہ تعلقات ۔ (۲) دوستانہ رجحانات طبع جو ظاہر کئے جائیں یا محسوس کئے جائیں ؛ موافقت ؛ ہمدردی ؛ مہربانی ؛ لطف و کرم ؛ شفقت ؛ دوست داری ۔

**Friesian/Frisian : (n)** دودھ دینے والے بڑے جانور کی ایک نسل کا نام ۔

**Frieze : (n) [F.'frise'.]** (۱) موٹا ، کھردرا اونی کپڑا جس کے صرف ایک ہی طرف رواں ہو ؛ (اب خاص کر آئرش کا بنا ہوا) ۔ (۲) کیمخت کے چمڑے کی خراش ۔

**Frieze : (n) [F.frise fem.]** (۱) (تعمیرات) ستون کے اوپر کا ایک ٹکڑا جو وسطی کڑی اور اندر کی کنگنی (کگر) کے درمیان ہوتا ہے ۔ (۲) اس ٹکڑے میں ایک چوڑی پٹی جس میں سنگ تراشی یا نقاشی کا کام کیا گیا ہو ۔ (۳) آرائشی پٹی جو کسی مقام پر بنائی گئی ہو؛ حاشیہ آرائشی (ستون میں) ؛ گوٹ ۔ (٤) کگری ۔ (٥) توصیفی معنوں میں جیسے حاشیہ آرائشی کا کام ؛ نیز چھ زائد تختے والے دروازے میں کا سب سے اوپری زائد تختہ ۔

**Frieze : (v) [F.'friser'.]** نرم روئیں دار کپڑے سے ڈھکنا ؛ (کپڑوں میں) نرم روئیں بنانا ۔

**Frieze : (v) [F.friser.]** (۱) زردوزی کا کام کرنا ؛ کارچوبی کا کام کرنا؛ زری کا کام بنانا؛ کشیدہ کاری کرنا (شاذ) ۔ (۲) (جہاز رانی) جہاز کے پہلوؤں والے جنگلوں پر اور اسی طرح جہاز کے ماتھے اور دنبالہء جہاز کے ارد گرد آرائشی کندہ کاری یا رنگین نقاشی کرنا ۔ (۳) (چاندی کی پلیٹ کو) کندہ یا اُبھرواں نقش و نگار سے آراستہ کرنا ۔

**Frieze panel : (n)** (تعمیرات) چھ زائد تختے والے دروازے میں کا ایک سب سے اوپری زائد تختہ ۔

**Frieze-work : (n)** (تعمیرات) ستون میں حاشیہ آرائشی کا کام ۔

**Friezed : (a)** ستون میں حاشیہ آرائشی کیا ہوا ۔

**Friezed : (a)** (۱) (کپڑا) نرم رُواں دار؛ جس میں نرم روئیں ہوں ۔ (۲) (پودا) روئیں دار ؛ نرم ؛ ملائم ؛ روئیں کا ؛ روئیں کا سا ۔

**Friezer : (n) [f.Frieze. v.]** کپڑے کو نرم روئیں دار بنانے والا؛ کپڑے پر زردوزی یا کارچوبی کا کام بنانے والا ۔

**Friezing : (n)** نرم روئیں دار کپڑے سے ڈھکنے کا عمل ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

**Friezing : (n)** جہاز کے پہلوؤں والے جنگلوں پر اور اسی طرح جہاز کے ماتھے اور دنبالہ جہاز کے گرد بنی ہوئی آرائشی کندہ کاری یا رنگین نقاشی ۔

**Frig : (v)** مباشرت کرنا ؛ ہم بستری کرنا ؛ ہم بستر ہونا ؛ مباشر ہونا ۔

**Frigate : (n) [F.fregate.]** (۱) (تاریخ) جنگی جہاز جو بہ لحاظ جسم اور وزن اور بہ لحاظ سامان جنگ جنگی بیڑوں کے جہازوں سے دوسرے نمبر پر ہوں اورجن پر ۲۸ سے ٦۰ تک توپیں لگی ہوں؛ سبک اورتیزرو کشتی جو پہلے چپوؤں سے چلائی جاتی تھی اور بعد میں بادبان سے ۔ (۲) (جدید اصطلاح) عام جنگی جہاز ۔ (۳) منطقہ حارہ کے اورگرم درجہء حرارت والے سمندروں کے آس پاس پایا جانے والا ایک بڑا تیز پروازشکاری پرندہ ۔ (٤) توصیفی معنوں میں ۔

**Frigate-bird : (n)** گرم ملکوں کاایک بڑا اورتیز پروازپرندہ ۔

**Frigate-built : (a)** جس جہاز کے اگلے بلند عرشے اور وسطی عرشے سے جہاز کے بیچ والے حصے میں جانے والی چند قدموں کی سیڑھی لگی ہو ۔

**Frigate petrel : (n)** Frigate-bird دیکھو

**Frigatoon : (n) [It.fregatone.]** مربع نما دنبالے والا شہر وینس کا ایک جہاز جس میں صرف ایک بڑا مستول ،

پچھلا مستول اور وہ شہتیر ہوتا ہے جو جہاز کے بیچ میں بادبان کو تھامے رکھنے کے لئےلگایا جاتاہے؛ ایك قسم کی ایك مستولی جنگی کشتی پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے : جنگی غراب۔

Frige faction : (n) (عضویات) تبرید ۔

Frigger : (n) ہم بستر ہونے والا ہم بستری کرنے والا؛ مباشرت کرنے والا ۔

Frigging : (n) مباشرت ؛ ہم بستری ؛ جماع ؛ جفتی ؛ مجامعت ؛ مباشرت کرنے یا مباشرت ہونے کاعمل ۔

Fright : (n) [OE. fryhto.] (۱) وہ خوف جو دفعتاً پیدا ہو ؛ خوف ناگہانی ؛ دہشت ؛ ہول ؛ ڈر ؛ سہم ؛ ہراس ؛ گھبراہٹ ؛ سراسیمگی ۔ (۲) بھیانك اورخوف ناك صورت والا آدمی ۔

Fright : (v) [OE.fryhtan.] (شاعری) ڈرانا؛ دھمکانا ؛خوف زدہ کرنا ؛ شدت سے خوف زدہ کرنا ؛ دہشت پیدا کرنا ؛ ہولا دینا ۔

Frighted : (a) خوف زدہ ؛ ڈرا ہوا ؛ خائف؛ دہشت زدہ ؛ ہیبت زدہ؛ جس کےرگ و پےمیں خوف سرایت ہو ۔

Frightedly : (adv.) خوف زدہ انداز میں ؛ خائف ہو کر ؛ دہشت زدہ طور پر ۔

Frighten : (v) خوف زدہ کر دینا ؛ ڈرانا ؛ خائف کر دینا ؛ دہشت پیدا کرنا ؛ ہولا دینا ۔

To frighten away, or out of place : ڈرا کر کسی جگہ یا مکان سے بھگا دینا ۔

To frighten into doing : خوف دلا کر، دھمکا کر (کوئی کام) کرا لینا ۔

To frighten into submisssion : : دھمکا کرمطیع کرلینا ؛ اتنا دھمکانا کہ مطیع ہو جائے ۔

To frighten out of wits : خوف زدہ کر کے خارج از حواس کر دینا ؛ (اس قدر ڈرانا کہ بدحواس ہو جائے)۔

Frightened at : (a) (کسی چیز سے) خوف زدہ ۔

Frightened of : (a) (کسی چیز یا شخص سے) خوف زدہ (عموماً عادتاً)۔

Frightful : (a) (۱) خوفناك ؛ دردناك ؛ ترس ناك ؛ ہولناك ؛ ہیبت ناك ؛ خطر ناك ؛ وحشت انگیز ؛ دہشت ناك ؛ ڈرانے والا؛ مخوف؛ تکلیف دہ ؛ بیزارکن ۔ (۲) نفرت انگیز ؛ کریہہ المنظر ؛ کریہہ ؛ زشت ؛ بھیانك ؛ مکروہ ؛ گھناؤنا ؛ ناگوار۔ (۳) (بازاری) بہت بڑا ؛ پریشان کن ؛ بدحواس کر دینے والا؛ گھبراہٹ یا ہول پیدا کرنے والا ۔

Frightfully : (adv.) (اصطلاحاً) بہت ؛ بے حد؛ ازحد؛ خوف ناك طور پر ؛ بھیانك انداز میں ؛ نفرت انگیزطور پر ۔

Frightfulness : (n) دہشت انگیزی ؛ خوف ناکی ؛ ہولناکی ؛ ہیبت انگیزی ؛ بھیانك پن ؛ ناگواریت ؛ نفرت انگیزی ؛ (اصطلاحاً) غیرفوجی آبادی کو خوف زدہ کرنے کا طریقہ جو بعض اوقات فوجی حکمت عملی کے طور پر اختیار کیا جاتا ہے ۔

Frightless : (n) بے خوف ؛ نڈر ؛ بے باك ۔

Frightment : (n) وحشت ؛ ترس ؛ ہراس ؛ خوف زدگی؛ دہشت انگیزی؛ وحشت ناکی ؛ دہشت انگیز چیز ۔

Frigid : (a) [L.frigidus.] (۱) سرد ؛ خنك ؛ مفقود الحرارت ؛ جس کا درجۂ حرارت کم ہو یا بہت پست یا نیچا ہو ؛ بے جوش ؛ بےحرارت ۔ (۲) سرد مہر؛ باردالمزاج ؛ تصنع کابرتاؤ کرنےوالا ؛ جس میں جوش یا سرگرمی نہ ہو ؛ سرد ؛ بے حس ؛ جس پر جذبات کا اثر نہ ہو؛ گرمیٔ احساس و جذبات سے خالی ؛ ظاہر دار ؛ پابند رسوم ؛ سخت ؛ بےلوچ ؛ اکھڑ ؛ روکھا ؛ کم آمیز ؛ رسمی ؛ پر تصنع ۔ (۳) اداس کرنےوالا؛ پژمردہ یا افسردہ کرنےوالا ۔ (٤) سست ؛ روکھا پھیکا ؛ بےمزہ ؛ بے ذائقہ ؛ بے رنگ ؛ بےنمك ؛ سپاٹ ؛ بے لطف ؛ بے حس ؛ بے جان ؛ افسردہ دل ؛ غبی؛ کند ذہن ؛ کوڑھ مغز ؛ احمق ؛ ٹھس ۔ (٥) (طب) نامرد ۔ (٦) (نفسیات) زن جامد ؛ جماع گریز ۔

Frigid zone : (n) (جغرافیہ)منطقۂ باردہ؛ منطقۂ منجمدہ ؛ منطقۂ افسردہ ؛ زمین کا وہ سرد منطقہ یا حصہ جو قطب شمالی یا جنوبی کے دائرے میں واقع ہے ۔

Frigidaire : (n) (طبیعیات) سرد آلہ ۔

Frigidarium : (n) [L.f.'frigidus'.] رومی حمام کا سرد خانہ ؛ رومی حمام کا سرد کمرہ ۔

Frigidity : (n) [F.frigidite.] (۱) سرد ہونے کی حالت یا صفت؛ سردی ؛ خنکی ؛ انجماد ؛ انتہائی سردی یا

خنکی ؛ شدید ٹھنڈك ۔ (۲) حرارت جنسی کی کمی ؛ قوائے جنسی کی کمی ؛ حرارت تولیدی کی کمی ؛ نامردی ؛ کمزوری ۔ (۳) (مجازاً) گرمی، احساس و جذبات کا فقدان ؛ بے حسی ؛ مردہ دلی ؛ خشك یاروکھی پھیکی زندگی ؛ جس میں جذبے کو دخل نہ ہو ؛ سرد مہری؛ افسردہ دلی ؛ روکھاپن ؛ بےاعتنائی ؛ بےحرارتی ؛ بےحوصلگی ؛ بےدلی ؛ بےہمتی ؛ ناتوانی ؛ جوش یا سرگرمی کی کمی ؛ بے شعلگی ؛ زندگی یا سوز وساز زندگی کا فقدان؛ حرارت غریزی سے محرومی ؛ سستی ؛ بے جان ؛ سپاٹ پن ؛ افسردگی ۔ (٤) (میکانیات) جمود ۔ (٥) (طبیعیات) برودت ۔ (٦) (نفسیات) جمودزن ۔

**Frigidly : (adv.)** سرد مہری سے ؛ افسردگی سے ؛ روکھے پھیکے پن سے ؛ تصنع آمیز طور پر ؛ بےلطف انداز میں ۔

**Frigidness : (n)** سرد مہری ؛ افسردگی ؛ ظاہر داری ؛ تکلف ؛ تصنع ؛ بے لطف ؛ پھیکا پن ؛ بےنمکی ۔

**Frigoric : (a) [L.f. frigor-frigus+-ic]** سرد کاری سے متعلق یا اس پر مشتمل؛ سردی کے استعمال سےمتعلق یا اُس پر مشتمل ۔

**Frigorific : (a) [L.'frigorificus'.]** سرد کرنے والا ؛ خنکی آور؛ منجمد کرنےوالا ؛ بےحس کر دینے والا ؛ سردی پیدا کرنے والا ؛ سرما خیز ؛ خنك کنندہ ؛ خنکی انگیز ؛ برودتی ؛ برودت خیز ؛ بارد ؛ خنکی بخش ؛ (بطور مبالغہ) بہت زیادہ سرد ؛ (عضویات) مبرّد ؛ سرد خیز ۔

**Frijol/Frijole : (n) [SP.]** (نباتیات) سرخ لوبیا ۔

**Frill : (n) [Origin unkn.]** (۱) جھالر ؛ سنجاف ؛ چُنٹ (کپڑے کی) ؛ جھالردارحاشیہ ؛ اس سے مشابہ کوئی چیز ۔ (۲) کاغذ کی جھالر جو گوشت کے بھنے ہوئے ٹکڑے پر برائے آرائش لگا دیتے ہیں ۔ (۳) وہ قدرتی جھالر جو پرندوں اور جانوروں کی گردنوں یا پروں یا پودوں کے پتوں پر ہوتی ہے ۔ (٤) (جمع) خود نمائی یا ظاہرداری ۔ (٥) (جانوروں کی) آنتوں کے بعض حصوں کو معدے کی بیرونی سطح سے ملانے والی جھلی (قصابوں کی زبان میں) ۔ (٦) (فوٹوگرافی) پلیٹ کے کنارے پر جلاٹین کی جھلی (فلم) جو شکن آلود ہوگئی ہو یا کسی طرف سمٹ گئی ہو ۔ (۷) صدفی مچھلی کی ایك قسم ۔

**He puts on frills :** خود نمائی کی مصنوعی باتیں کرتا ھے ؛ بڑا دم مارتا ھے ۔

**Frill : (n) [Etym. doubtful.]** سردی سے کانپتے ہوئے باز کے پروں کی بے ترتیبی یا پریشانی ۔

**Frill : (n)** (مجازاً) ٹیم ٹام ؛ بیکار آرائش ؛ لاحاصل یا نمائشی کمال (نیز جمع) ۔

**Frill : (v)** (۱) جھالر لگانا ؛ چنٹ ڈالنا ؛ جھالروں سے آراستہ کرنا؛ سنجاف دار بنانا؛ چین دار کرنا۔ (۲) (تصویر کشی) (فلم کو) جھالر کی طرح شکن در شکن اُٹھانا یا اُبھرواں بنانا یا ایسا بن جانا ۔

**Frill-back : (n)** کبوتر کی ایك قسم جس کی گردن پر گول جھالر نما پر ہوتے ہیں ۔

**Frill lizard : (n)** ایك قسم کا آسٹریلیائی چلپاسا (گرگٹ کی قسم کا جانور) جس کی گردن کے گرد چوڑا جھلّی دارحلقہ ہوتا ھے جسے وہ کبھی کبھی کھڑا کر لیتا ھے ۔

**Frilled : (a)** جھالر دار ؛ جھالرلگا ہوا ؛ حاشیہ دار ؛ چین دار؛ سنجاب دار ؛ چنٹ لگا ہوا ؛ جھالروں سے آراستہ ؛ (تصویر کشی کی پلیٹ) کناروں پر کمرخی کی طرح اُبھری ہوئی ۔

**Frilled lizard : (n)** دیکھو Frill lizard

**Frilledness : (a)** جھالر داری ؛ حاشیہ داری ؛ سنجاب داری ؛ شکن آلودگی ۔

**Frillery : (n)** جھالروں کا مجموعہ ؛ جھالروں کی توفیر ۔

**Frillies : (n)** (جمع) جھالر لگے ہوئے اندر پہننے کے زنانے کپڑے ؛ سنجاب دار زیر جامے ۔

**Frilling : (n)** (۱) (لباس میں) جھالر لگانے کا عمل ؛ کمرخی دارحاشیہ ؛ جھالر لگانا یا ٹاکنا ؛ جھالر دوزی ؛ حاشیہ دوزی ؛ جھالریں ؛ سنجاب ؛ چنٹ ۔ (۲) (تصویر کشی) کنارے پر بنا ہوا کمرخی اُبھار ۔

**Frilly : (a)** جھالروں سے بھرا ہوا ؛ سنجاب دار ؛ چنٹ دار ؛ جھالر دار ؛ جھالر نما (نیز بطور اسم جمع میں) جھالر دار زیر جامے؛ سنجاب دار زیر جامے ۔

**Frim : (a) [OE. 'freme'.]** (۱) (بول چال) قوی ؛ طاقت ور ؛ شدید ؛ سخت ؛ چاق و چوبند؛ توانا ؛ مضبوط ؛ ہٹا کٹا؛ جان دار ؛ پُر زور؛ آسودہ ؛ خوش حال ؛ موٹاتازہ ؛ گداز ۔ (۲) بھر پور عرق والا؛ رسیلا؛

رس دار ؛ شیر دار ؛ کثیر ؛ وافر ؛ بےافراط ۔ (۳) حل پذیر ؛ تحلیل پذیر ؛ جو حل ہو سکے یا تحلیل ہوسکے ؛ قابل آمیزش و اتحاد ۔

Frimaire : (n) [F.f.'frimas'.] فرانسیسی انقلاب کی تقویم کا تیسرا مہینہ (۲۱ /نومبر تا ۲۰/دسمبر) ۔

Fringe : (n) [ME.'frenge'.] (۱) پلہ ؛ کرن ؛ حاشیہ ؛ جھالر ؛ آرائشی حاشیہ ؛ آرائشی کرن یا جھالر ؛ جو کپڑے کی پتلی پٹی پر بنے ہوئےیاکھلے ہوئے ریشمی یا سوتی ڈوروں کی لگائی جاتی ھے (بنائی جاتی ھے) ۔ (۲) سر کے سامنے کے کٹے ہوئے بال جو پیشانی پر پڑے رہتے ہیں ۔ (۳) جانوروں یا پودوں میں بالوں یا پتوں کی قدرتی جھالر ۔ (٤) جھالر سے مشابہ کوئی چیز ؛ کوئی کنارہ یا حاشیہ ؛ کسی قسم کا باہری کنارہ یا حاشیہ ؛ (مجازاً) ۔ (٥) قصے یابیان کا آخری جزو جو وقفے کے بعد آئے ؛ ذیل ؛ تکملہ ؛ تتمہ ؛ خاتمہ ؛ نتیجہ ؛ انجام کار ؛ ضمیمہ ؛ تالیق ؛ اضافہ ؛ شے محلقہ یا شمولہ ؛ دنبالہ ؛ حاشیہ ؛ دم چھلا ؛ نیز (بول چال میں) غیرمتعلق ؛ بےتکی ؛ بے جوڑ ؛ بےموقع بات ۔ (٦) (تشریح) بچہ دانی سےملحق بیضہ دان تك جانے والی دو نالیوں کے جھالر دار یا ریشہ دار سرے ۔ (۷) (نباتیات) کانٹوں کے سرپوش کا جھالر نما حلقہ ۔ (۸) (بصریات) انکسارشعاع سے پیدا شدہ رنگین طیفوں میں سے ایک ۔

Newgate fringe : ڈاڑھی جو منڈھی ہوئی ٹھوڑی کے نیچے رکھی جائے ۔

Fringe : (v) (۱) جھالرلگا نا؛ کرن ٹانکنا ؛ جھالر سے آراستہ کرنا یا گھیرنا ۔(۲) جھالر کا کام دینا ۔

Fringe benefit : (n) (ابتداً امریکا) اجرت یا تنخواہ کے علاوہ کسی مالك یا آجر کے ذریعہ دی جانے والی دستوری ؛ بالائی آمدنی ؛ بالائی یافت ؛ فتوح ؛ فتوحات (وہ آمدنی جو نوکر کو اپنی معمولی اجرت یا تنخواہ کے علاوہ حاصل ہو) ۔

Fringe benefits : (n) (تجارت) زائد از اجرت آدائیگی ۔

Fringe-net : (n) زلف کی جھالروں کو باندھنے والا جال ۔

Fringe pad : (n) Thysanocarpus Laciniatus کاکیلیفورنیائی کا نام ۔

Fringe tree : (n) ایک درخت کا نام ۔

Fringeless : (a) سادہ ؛ بےآرائش ؛ بےجھالر ؛ بےحاشیہ ؛ بغیر جھالر کا ۔

Fringent : (a) [Origin unkn.] (شاذ) رگڑ پیدا کرنے والا ؛ رگڑ کھانے والا ؛ ملنے والا ۔

Fringillaceous : (a) [f.L.fringilla+aceous.] چھوٹی چڑیوں کی ایک قسم سےمتعلق ۔

Fringillide : (n) Finch (فنچ) کی جنس کی ایک چڑیا ؛ ایک قسم کی چھوٹی سی چڑیا ۔

Fringilline : (a) چھوٹی چڑیوں کی جنس کا یا اُس سے متعلق ۔

Fringing : (n) وہ چیز جس کی جھالر بنا کر لگائی جائے ؛ جھالر لگانا ۔

Fringy : (a) (۱) کسی قدر جھالر دار ؛ ایسا کہ جھالر دار ہونے کا گمان گذرے ؛ جھالر جیسا یا جھالر سے مشابہ ؛ جھالرنما ؛ سنجاب نما ۔ (۲) جھالر یا جھالریں لگا ہوا؛ جھالروں سے ڈھکا ہوا ؛ جھالر دار ؛ سنجاب دار ؛ چنٹ دار ۔

Fripon (n) erie : [F.f. fripon.] (شاذ) شرارت ؛ بد معاشی ؛ شیطنت ؛ دغابازی ؛ سرکشی ؛ آوارہ گردی ۔

Fripperer : (n) پھٹے پرانے کپڑے یا کترنوں کا کاروبار کرنے والا؛ گدڑی بیچنے یا خریدنے والا ۔

Frippery : (n) [OF.'friperie, f. frepe'.] (۱) ٹھاٹ ؛ ٹیپ ٹاپ ؛ آرائش ؛ سجاوٹ ؛ لباس ؛ کپڑوں کی غیر ضروری آرائش ؛ سامان زینت؛ بناؤ ؛ سنوار؛ بھدا بھونڈا لباس اور آرائش؛ بھونڈے پن سے اپنے لباس کی نمود و نمائش ۔ (۲) طرز تحریر اورانشا پردازی میں خالی لفاظی؛ ظاہر داری کی گفتگو؛ تصنع آمیزبات ۔ (۳) چھوٹی موٹی، کم قیمت، محض آرائشی چیزیں؛ادنیٰ چیزیں، باتیں یاحرکتیں ۔(٤) بھڑکیلا اوربھونڈا انداز؛ بدمذاقی سے آراستہ کیا ہوا لباس (شاذ) ۔

Frippery : (a) سبك ؛ سبك سر ؛ ہر زہ سر ؛ بیہودہ ؛ نکمّا ؛ نکمّی باتیں یا بےنتیجہ حرکتیں کرنے والا ؛ غیر سنجیدہ ؛ نادان ؛ ذلیل ؛ دنی ؛ خوار ؛ قابل حقارت ؛ قابل نفرت ؛ ٹیم ٹام ؛ محض نمائشی ؛ گھٹیا ؛ محض دیکھنے کا؛ ردّی ؛ نکمّا ؛ لغو ؛ مہمل ۔

Frisco : (n) امریکا کی بازاری زبان میں شہر سین فرانسسکو ۔

Frisette : (n) [F.] (۱) مصنوعی گھونگروالے بالوں کاپیشانی پر ایک گُچھا ۔ (۲) کاکُل ؛ بل داربالوں کی ایک لٹ ؛ فرینچ کٹ ۔

**Friseure : (n) [F. f .friser.]** حجام ؛ موتراش ؛ بال بنانے والا ؛ نائی ؛ خاص تراش ؛ آرائش گر ؛ استاد آرائش موئے سر ۔

**Frisian : (a) [L.frissi,pl.]** ملک فریس لینڈ کے باشندوں کا یا اُن سے متعلق ۔

**Frisian : (n)** فریس لینڈ کا باشندہ یا وہاں کی زبان ۔

**Frisk : (n) [f. frisk. v.]** اچھل کود کی چال ؛ کود پھاند کی رفتار ؛ شوخ قدمی ؛ رقص و سرود کے ساتھ رفتار ؛ کاوہ ؛ (گھوڑے کی) جست و خیز؛ لنگوری کلیل ؛ چاق و چوبند خوش طبعی حرکت ؛ چست چھل باز حرکت ؛ خوش طبعی ؛ رنگ رلیاں ؛ وہم ؛ خیال ؛ پریشان خیالی ؛ تلون مزاجی ؛ اپج ؛ موج خیال ؛ ترنگ ؛ چلت پھرت ۔

**Frisk : (v) [OF.'frisque'.]** (۱) اچھلتے کودتے چلنا ؛ کودتے پھاندتے جانا ؛ شوخی کرتے ہوئے قدم اٹھانا ؛ چلت پھرت دکھانا ؛ رقصاں اور مسرور پھرنا ؛ چاق و چوبند کے ساتھ حرکت کرنا ؛ خوش طبعی کے ساتھ حرکت کرنا ؛ جست و خیز کرنا ؛ رقص کرنا ؛ رنگ رلیاں کرنا ؛ اچھلنا، کودنا؛ کلیلیں کرنا؛ زغند بھرنا ۔ (۲) زندہ دلی کے ساتھ اُچھلنا کودنا یا حرکت کرنا؛ سرگرمی کےطور پرحرکت کرنا؛ کاوہ کاتنا (گھوڑے کی) ۔

**Frisk : (v)** (کسی شخص یا جگہ کو) تلاش کرنا ؛ کھوج لگانا؛ ڈھونڈنا خاص کر (کسی شخص یا اس کے لباس پر) تیزی سے ہاتھ پھیرنا ؛ ٹٹولنا (چھپائےہوئےہتھیار یا چوری کی ہوئی چیزوں کی تلاش میں) جامہ تلاشی لینا ؛ تلاشی لینا۔

**Frisker : (a)** اُچھلنے کودنے والا ؛ جست و خیز کرنے والا ؛ رقصاں اور مسرور پھرنے والا ؛ رنگ رلیاں کرنے والا ؛ چاق و چوبند دکھلانے والا ۔

**Friskingly : (adv.)** شوخ قدمی کے ساتھ ؛اچھلتے کودتے ہوئے؛ رقصاں اور مسرور طور پر ؛ کلیلیں کرتے ہوئے ؛ خوش طبعی کے ساتھ ؛ تلون مزاجی سے؛ ترنگ کے ساتھ ۔

**Frisket : (n) [F. 'frisquette'.]** (طباعت) پتلا لوہے کا چوکھٹا جس میں اوپر سےنیچےتک فیتےلگےہوتےہیں تاکہ چھپائی کے وقت کاغذ کو سیدھا رکھا جاسکے۔

**Friskful : (a)** (شاذ) شوخ ؛ خوش ؛ مسرت انگیز ؛ شوخ قدم ؛ تلون مزاج ؛ خوش طبع ۔

**Friskily : (adv.)** کھیلتے کودتے ؛ کودتے پھاندتے ؛ شوخی سے ؛ شگفتہ خاطر سے؛ ظریفانہ طور پر ؛ مذاقیہ انداز میں ؛ چست و چالاکی کے ساتھ ؛ فرحناک انداز میں ۔

**Friskiness : (n)** شوخی ؛ کھلاڑپن ؛ کود پھاند ؛ اچھل کود ؛ فرحناکی ؛ بشاشت ؛ تند و تیزی ؛ چست و چالاکی ؛ زندہ دلی ۔

**Frisky : (a)** شوخ ؛ طنّاز ؛ کھلاڑی ؛ کھلاڑ ؛ چنچل ؛ کودنے پھاندنے والا ؛ خوشی کی حالت میں دوڑنے بھاگنے والا ؛ زندہ دل ؛ چاق و چوبند ؛ چست و چالاک ؛ تیز طرّار ؛ جیتا جاگتا ؛ سرگرم ؛ خوش طبع ؛ شگفتہ خاطر ؛ ظریفانہ ؛ مذاقیہ ؛ بشاش ؛ فرحناک ؛ تندو تیز ؛ چابک ؛ جست و خیز کرنےوالا ۔

**Frist : (n) [OE.first,fryst. frist.'.]** (۱) (متروک) وقفہ ؛ وقت ؛ وقت کی مدت معینہ ؛ کوئی مخصوص مدت یا وقت ۔ (۲) دیر ؛ تاخیر ؛ مہلت ؛ التوا؛ فرصت ؛ نیز التوائے جنگ ؛ عارضی صلح (کام یا تکلیف سے) مہلت ؛ فراغت ۔

**Frit : (n) [It.'fritta'.]** (۱) کھٹائی میں گلا کر شیشہ بنانے کے لئے ریت اور اُسے گلانے والی دھات کا کشتہ کیا ہوامخلوط یا مرکب ؛ خمیر شیشہ سازی ۔ (۲) تیز آبی مسالا جس سےنرم اور چکنی چینی بنائی جاتی ہے۔(۳) توصیفی معنوں میں ۔

**Frit : (v)** پگھلا کر شیشہ بنانے کا مرکب تیار کرنا ، اس کو کسی قدر پھونکنا اور پگھلانا ؛ پھونک کر یا جلاکر چونا بنانا ؛ کُشتہ بنانا ۔

**Frit-fly : (n)** ایک چھوٹی مکھی جو گیہوں کو برباد کرتی ہے ؛ (حیوانیات) مگس گندم ۔

**Frith : (n) [OE.'fridu']** (تاریخ)امن ؛ امان؛ اطمینان ؛ سکون ؛ حفاظت ؛ بچاؤ ؛ سلامتی ۔

**Frith : (n) [OE.(ge)'fyrhde'.]** (۱) بعض قسم کی لکڑیاں ؛ جنگل ؛ جنگلی علاقہ ۔ (۲) وہ قطعۂ زمین جہاں چھدرے چھدرے درخت یا جھاڑیاں ہوں ؛ نیز درختوں کے بیچ میں کشادہ مسطح زمین ؛ غیر استعمال شدہ چراگاہ (اب صرف بول چال میں مستعمل ہے) ۔ (۳) گھنی جھاڑی؛ تل جھاڑی (جو بڑے درختوں کےتلے ہوتی ہے) لمبی گھاس یا وہ جھاڑیاں جو باڑ کے طور پراُگائی جاتی ہے۔ (٤) باڑ ؛ احاطہ ؛ روک ؛ درختوں ، جھاڑیوں وغیرہ کی) ۔

Frith : (n) [Meta the tic form of firth.n.] بازوئےسمندر؛ بڑے دریا کا دہانہ ؛ کھاڑی ؛ خلیج ۔

Frith : (v) [ME. f. frith. N.2] (۱) باڑ لگانا ؛ احاطہ کرنا ؛ نیز مجازاً ۔ (۲) ٹھاٹھر یا جعفری لگانا؛ ٹٹی لگانا؛ (ٹہنیوں وغیرہ سےٹھاٹھر بنانا ، گوتھنا) نیز تل جھاڑیوں کو کاٹنا ۔

Frith-guild : (n) امن قائم رکھنے والی انجمن ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Frithsoken : (n) (تاریخ) ملجا، مامن ؛ جائے پناہ ؛ ٹھکانا ؛ مقدس مقام ؛ حرم ؛ پناہ گاہ ۔

Fritillaria : (n) [mod.L.f.'fritillus'.] سوسن کی جنس کا ایک پودا جو مرطوب ترائی یا مرغزاروں میں پایا جاتا ھے؛ گلِ سرنگون؛ لالہء الوان؛ لالہء متعفن؛ لالہء چمنی ۔

Fritillary : (n) [Anglicized f. prec.] (۱) سوسن (پودا) کی شکل کا ایک پودا ؛ گلِ سرنگون ؛ لالہء متعفن ؛ تتلیوں کی ایک قسم ۔

Fritter : (n) [F.'friture'.] (۱) پھینٹا ھوا دودھ اور انڈا (یا دو سری اشیا کا آمیختہ) جس کو تلا جاتا ھے اور جس میں اکثر پھلوں کے ٹکڑے وغیرہ ڈالے جاتے ہیں ؛ پیٹھی یا لپٹی کا حصہ ؛ لپٹی جس میں کبھی کبھی گوشت اورسیب وغیرہ بھر کر تیل اور سور کی چربی میں تلا جاتا ھے ۔ (۲) (جمع میں) وہیل مچھلی کی چربی کا ریشہ دار حصہ ؛ چربی کا خراب حصہ یا فضلہ (پگھلانے کے بعد) ۔

Fritter : (n) [app. an altered form of fitters.] (۱) (جمع میں) باریک ٹکڑے ؛ ننھے ٹکڑے ؛ ریزے ؛ کر چیاں ؛ شیرازے ؛ چیتھڑے ؛ دھجیاں ؛ پارے ؛ ذرے ؛نیز ادنیٰ یا خفیف چیزیں یا حرکتیں ؛ ذرا سی مقدار(شاذ) نیزتوصیفی معنوں میں ۔ (۲) بہت زیادہ ٹوٹ پھوٹ ؛ انتہائی شکست و ریخت ؛ بہت سےٹکڑے ۔

Fritter : (v) (۱) چورا کرنا ؛ قیمہ کرنا ؛ بہت چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا یا ھونا ؛ شیرازے بکھیرنا ؛ توڑکر ٹکڑےٹکڑے کرنا؛ پھاڑ کر دھجی یا پُرزےپُرزے کر دینا ؛ باریک ٹکڑوں یا انتہائی چھوٹے حصوں میں تقسیم کر دینا، ھو جانا (شاذ) ۔ (۲) (روپیہ وقت ، قوت کو) ضائع کرنا (چورا چورا کر کے پھینک دینا) ۔ (۳) (مختلف کاموں میں روپیہ ، وقت یا قوت کو) ضائع کرنا ؛ کسی کام کی تکمیل نہ کرنا اور ہر کام کو تھوڑا تھوڑا کر کے چھوڑ دینا ۔ (٤) ادنیٰ اور حقیر چیزوں پر خرچ کر ڈالنا ؛ تھوڑا تھوڑا کر کے ختم کر ڈالنا ؛ رفتہ رفتہ یا بتدریج خرچ کر ڈالنا ؛ گھس ڈالنا ؛ فرسودہ کر دینا ؛ گھس کر مٹا دینا؛ پتلا کر دینا؛ باریک کرنا؛ رقیق کر دینا ۔

Friterer : (n) توڑ پھوڑ کرنے والا ؛ ٹکڑے یا دھجیاں بکھیر کر رکھ دینے والا ؛ (وقت) ضائع کرنے والا ۔

Fritz : (n) جرمنوں کا عرف نام ؛ کسی جرمن کا عرف ۔

Frivol : (v) (۱) ہرزہ کار ھونا ؛ نکمّا ھونا ۔ (۲) فضول بات کرنا؛ بے کار گفتگو کرنا ۔ (۳) روپیہ یا وقت کو احمقانہ طور پر ضائع کرنا؛ تضیع اوقات کرنا؛ اسراف بیجا کرنا ۔

Frivolity : (n) [F.'frivolite'.] (۱) سبکی ؛ ہرزہ سرائی ؛ بیہودگی؛ نکمّاپن ؛ سبک سری ؛ وقت گذرانی ؛ ہلکاپن؛ ناسمجھی؛ اوچھاپن ؛ خفیف الحرکاتی ۔ (۲) ہرزہ کاری ؛ نادانی؛ غیرسنجیدگی؛ بیہودہ طرز عمل ؛ نکمی بات یا بے نتیجہ حرکت ؛ بے کارچیز ۔

Frivolous : (a) [f. L.'frivolus'.] (۱) سبک ؛ ہلکا ؛ اوچھا ؛ سبک سر ؛ سبک مغز؛ پوچ ؛ غیر اہم ؛ بیہودہ؛ بےمعنی؛ حقیر ادنیٰ؛ معمولی سا؛ بےحقیقیت ؛ یوں ہی سا ؛ محض نمائشی ؛ گھٹیا ؛ محض دیکھنے کا ؛ لغو ؛ مہمل ؛ ناقابل توجہ ؛ (قانون) (وکالت میں) بظاہر یا ریحاً بیکار ؛ بےنتیجہ ؛ بے اثر ؛ لاحاصل ؛ فضول ۔ (۲) غیرسنجیدہ ؛ نادان؛ نکمّا؛ ناسمجھ؛ نکمّی باتیں یا بےنتیجہ حرکتیں کرنے والا ؛ بے ادب ؛ خفیف الحر کات ؛ بےوقوف ؛ ناعاقبت اندیش ؛ ضعیف العقل ؛ مِردھو ۔

Frivolously : (adv.) بیہودگی کے ساتھ؛ سبک سری سے ؛ بےحقیقت یا گھٹیا طور پر مہمل انداز میں ؛ نا قابل توجہ طور پر ؛ لاحاصل انداز میں ؛ نا سمجھی سے ؛ ضعیف العقلی کے ساتھ ؛ غیر سنجیدہ طور پر ۔

Frivolousness : (n) بیہودگی ؛ سبک سری ؛ گھٹیا پن ؛ لغویت ؛ ناسمجھی ؛ نکمّا پن ؛ بے وقوفی ؛ نادانی ؛ غیر سنجیدگی ۔

Friz : Frizz کا متبادل ۔

Frizel : Frizzle (n) کا متبادل ۔

Frizette/Frizeur : Frisette/Friseur کا متبادل ۔

Frizz/Friz : (n) [f. next v.] بل دی ہوئی حالت ؛ پیچ و خم ؛ گھونگرووں کی قطار ؛ زلف ؛ گیسوئے خم دار ۔

Frizz/Friz : (n) [f. 'friser'.] (۱) گھونگر بنانا ؛ موڑنا ؛ بل دینا؛ چھوٹے چھوٹے گھونگرو ڈالنا (بال میں) ؛ بالوں کو گھونگریالا بنانا؛ پیچ در پیچ یاخم دار بنانا ۔ (۲) جھانویں ، کند چھری یا چاقو سے چھیل کر صاف کرنا (چمڑے وغیرہ کو) تاکہ سطح نرم اور ملائم ہو جائے نیز موٹائی میں یکساں ہو جائے ۔ (۳) بالوں کا ننھے ننھے گھونگرووں کی شکل میں بن جانا ؛ نیز بال کے سرے کو خم دار یا گھونگریالا بنانا ۔ (٤) کپڑے وغیرہ پر رواں اُٹھانا ؛ نرم روئیں سے ڈھکنا ۔

Frizz : (v) [f. fry v., echoic.] کسی چیز کےتلنے یا بھوننے میں چھناکا، چھُن مُن، چھنچناہٹ یا چھن چھن کی آواز نکلنا ۔

Frizzle : (n) (۱) گھونگریالا بال ؛ کاکل پیچاں ؛ گھونگروالے بال ؛ خمیدہ بالوں کا ایک مختصر گھونگرو یا حلقہ؛ زلف خم دار؛ کاکل خم دار۔(۲) خمیدگی؛ خم ؛ پیچیدگی؛ بالوں کے ننھے حلقےیا کاکُلیں؛ خم داری؛ پیچ داری ؛ گھونگرو؛ گھونگریالاپن ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ۔

Frizzle : (n) [origin doubtful.] (بول چال) لوہےاور چقماق کے ذریعے داغی جانے والی بندوقوں میں لوہے کا وہ ٹکڑا جس پر دھماکا پیدا کرنے کےلئے چقماق کا ٹکڑا لگایا گیا ہو ۔

Frizzle : (n) چھن چھناہٹ ؛ چھنا کا ؛ چُھن مُن ؛ (چھن چھناہٹ کے ساتھ) تلنے یا بھوننے کا عمل ۔

Frizzle : (v) (۱) بالوں کو چھوٹے چھوٹے بل دے کر گھونگریالے بنانا ؛ موڑنا ؛ بل دینا ؛ خمیدہ کرنا یا خمدار بنانا ۔ (۲) بالوں کا گھونگریالا بن جانا؛ مُڑنا ؛ خم کھانا ؛ پیچ دار یا خم دار ہوجانا ۔

Frizzle : (v) (۱) کسی چیز کو بھوننایا تلنا یا آگ پر سینکنا (اس طرح کہ اس میں سے چشخنےیا چُھن چُھنانے کی آواز نکلے) ؛ تلنے کے وقت چُھن چُھن کی آواز پیدا ہونا ؛ چُھن چُھنانا ؛ چشخنا ۔ (۲) (چُھن چُھناہٹ کے ساتھ) تلنا ؛ بھوننا یا بریانی کرنا ۔

Frizzler : (n) بالوں کو چھوٹے چھوٹے بل دے کر گھونگریالا بنانے والا ؛ کاکل گر ۔

Frizzly : (a) گھونگریالے ؛ بل دار ؛ پیچ دار ؛ تاب دار ؛ خم دار؛ حلقہ دار؛ پیچاں ؛ خمیدہ؛ مُڑے ہوئے ۔

Frizzy : (a) گھونگریالے ؛ بل دار ؛ فرفری ؛ فردار ؛ پیچیدہ ؛ بالوں کی خمیدگی یا گھونگریالےپن سےمتعلق یا اُس کے مشابہ ۔

Fro : (prep.) [ON,'frof'.] (اسکاتستانی اور بول چال) دیکھو From ۔

Fro : (adv.) اُدھر کو ؛ پرے ؛ وہاں ۔

To and fro : آگے پیچھے ؛ پیش و پس ؛ یہاں سے وہاں سے دو مقامات کے درمیان (حرکت کرنا) ۔

Frobel/Froebel : (n) جرمن استاد (ٹیچر) ایف، ڈبلو ، اے ، فرابیل (F.W.A.Frobel) کا نام جو توصیفی معنوں میں یا اضافی طور پر تعلیم الاطفال کےلئے اس کےرائج کردہ نظام یا اس نظام کےتحت چلنےوالے کسی اسکول کو موسوم کرنے کےلئے استعمال کیاگیا ہو ۔

Frock : (n) [med. L.'froccus.'.] (۱) راہب کا لمباچغہ (ڈھیلے آستین والا) ؛ راہب کا اوپری لباس (شاذ) پادریوں کا نیچا کرتا یا جبہ ۔ (۲) رہبانیت ؛ راہبانہ اور درویشانہ سیرت ۔ (۳) ملاح کا اونی کرتا یا تفتان ۔(٤) بچوں اور عورتوں کے اوپر اور نیچے کے جسم کالباس جو عموماً گھر میں پہنا جاتا ھے ؛ گون ڈھیلا ڈھالا جامہ ۔ (٥) فراک ؛ لباس زنانہ (جدید وضع کا) عورتوں کا بے آستین کا چوغہ ؛ لبادہ ؛فرغل ۔(٦) مرد کا اوپری لباس ؛ قبا ؛ عبا ؛ لمبا کوٹ ؛ قدیم رومی اور یونانی چوغہ ؛ پادری کا کرتا جو عشائے ربانی کے وقت پہناجاتا ھے ۔(۷) اوپری پوشاک جوعورتیں کام کرتے وقت پہنتی ہیں ؛ (کھیت کے) مزدوروں کا ڈھیلا سا کُرتا جس کے بالائی حصےمیں چُنٹیں پڑی ھوتی ہیں ، یہ کپڑے کے اوپر پہن لیا جاتا ھے ۔ (۸) فراک کوٹ؛ لمبے دامن والا کوٹ؛ فوجیوں کےاستعمال کا ایساہی کوٹ۔

Smock frock : کھیتوں میں کام کرنے والےمرد وزن کا لمبا کرتا جس کا اوپری حصہ چست ھوتا ھے ۔

Frock : (n) برٹش سروس میں گارڈ ؛ توپچی اور شاہی بحری سپاہی کا شب خوابی کا لباس ۔

Frock : (v) (۱) فراک پہننا ؛ اوپری لباس پہننا یا فراہم کرنا ۔ (۲) (مجازاً) کسی کو راہب کا عہدہ یا مراعت تفویض کرنا ۔

Frock-coat : (n) مردوں کا لمبا کوٹ جو سامنے سے کٹا ہوا نہیں ہوتا ؛ اسی قسم کا فوجی کوٹ ۔

Frock of mail : (n) (فوج) دفاعی لباس ؛ وہ لباس جو حفاظت یا بچاؤ کےلئے پہنا جائے ؛ زرہ بکتر ؛ زرہ ؛ درع ؛ جنگی جہازوں کی فلزیاتی پوشش ؛ جہازوں کی زرہ ۔

Frocked : (a) فراک پہنے ہوئے ؛ لمبا کوٹ پہنے ہوئے ؛ چوغہ پوش ؛ عبا پوش ۔

Froe/Frow : (n) [Origin doubtful.] (خاص کر امریکا) ایک پتلا دھاردار اوزار جو پیپے کی گول پٹی، کوٹھی کا چوبی حلقہ ، چوبی کھپرے وغیرہ پھاڑ نے یا چیرنے کےلئے استعمال ہوتاھے؛ اس کے پچھلی طرف دستہ لگا ہوتا ھے ۔

Froebelian : (n) فرابیلی طریقہ تعلیم ؛ تعلیم اطفال کے لئے جرمن استاد فرابیل کا رائج کردہ نظام یا اس نظام کےتحت چلنے والا اسکول ؛ وہ اسکول جہاں فرابیلی طریقے پر تعلیم دی جاتی ہو ۔

Froebelian : (a) فرابیلی ۔

Froebelism : (n) فرابیلی طریقہ٭ تعلیم الاطفال ۔

Frog : (n) [OE.'frogga'.] (١) مینڈک ؛ غوک ؛ بینگ ؛ ایک بے دُم کا جل تھلی جانور۔ (٢) (تحقیراً) فرانسیسی جو مینڈک کا گوشت کھاتے ہیں ؛ نیز فرانسیسی زبان ۔ (٣) (حیوانیات) جوف خشت ۔ (٤) مینڈک نما جانوروں کانام مثلاً Frog-Fish وغیرہ ۔ (٥) گلے اور منہ کی بعض بیماریوں کا نام ۔(٦) توصیفی معنوں میں ۔

Frog : (n) [orgin doutful'.] گھوڑے کے سُم کے بیچ میں ایک نرم لچک دار (سینگ جیسا) مادہ ۔

Frog : (n) (ریلوے) لوھے کا نالی دار ٹکڑا جو ریل کی پٹری میں اس جگہ لگا ہوتا ھے جہاں دو پٹریاں ایک دوسرے کو کاٹتی ہیں ؛ مہرہ٭ ریل ۔

Frog : (n) [L.'floccus'.] (١) ایک کڑی جو کمر کی پٹی میں ہوتی ھے اور جس میں تلوار یا کرچ وغیرہ لگا تے ہیں ؛ حلقہ٭ کمر بند ۔(٢) فوجی کوٹ یا فرغل کا بٹن جس کی شکل دو کچے کی سی ہوتی ھے ؛ ملٹری کوٹ یا فرغل کے سامنے کا بندھن جو بٹن پر مشتمل ہو اور ریشم سے ڈھکا ہوا ہو ۔(٣) فوجی کوٹ یا فرغل کے بٹن کا کاج ۔

Frog-bit : (n) ایک قسم کا آبی پودا ۔(٢) اسفنج کی قسم کا ایک امریکی آبی پودا ۔

Frog cheese : (n) ایک قسم کی بڑی کُھمبی جس کا بیج دان گیند نما ہو تا ھے (جب وہ شاداب ہو)۔

Frog-crab : (n) ایک قسم کا قشری یا خول دار جانور ۔

Frog eater : (n) مینڈک کھانے والا ؛ (تحقیراً) فرانسیسی جو مینڈک کا گوشت کھاتے ہیں ۔

Frog-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی (خصوصاً وہ جس کو angler کہتے ہیں ) ؛ (حیوانیات) ماہی کوسہ ۔

Frog-grass : (n) ایک قسم کا درخت جو پہلے شیشہ بنانےمیں کام آتا تھا ۔

Frog-hopper : (n) (حیوانیات) غوکی کرم ؛ ایک قسم کا کیڑا جو شکلاً مینڈک جیسا ہو تا ھے اور مینڈک ہی کی طرح اُچھل سکتا ھے ۔

Frog in the throat : (n) گلو گرفتگی ؛ حلق کی ایک بیماری کا نام۔

Frog land : (n) مرطوب دلدلی سرزمین جہاں کثرت سے مینڈک پائےجاتے ہیں ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Frog lander : (n) (عامیانہ) ولندیز یا نشیبستان کا باشندہ ؛ ولندیزی ۔

Frog man : (n) غواص ؛ غوطہ لگانے والا ؛ وہ شخص جو ربر یا ویسی ہی کسی دوسری چیز کا بنا چست لباس پہنے ہوئے آنکھوں پر بڑا سا چشمہ اور تیرنے والے ہاتھ لگائے ہوئے اور آکسیجن سے بھرے ڈبے سےلیس ہو تاکہ وہ پانی کے اندر اور اوپر تیر سکے ۔

Frog-march/Frog's-march : (n) (عامیانہ) شراب خوار یا سرکش قیدی کو لے جانے کا طریقہ جس میں چار آدمی اُس کو ہاتھ پاؤں پکڑ کر اُٹھائے ہوتے ہیں اور اُس کا منہ زمین کی طرف ہوتا ھے؛ (اب عموماً) (کسی شخص کو) پیچھےسے پکڑ کر دونوں بازوؤں کو جکڑے ہوئے دھکا دے کر یا کہنی مار کر آگے لے جانا ۔

Frog-mouth/Frog's mouth : (n) (١) ایک قسم کا پھول جس کی شکل تھیلی کی سی ہوتی ھے ۔(٢) ایک قسم کا پرند ؛ (حیوانیات) غُوکی دہن (پرند) ۔

Frog pecker : (n) بگلا ۔

Frog plate : (n) مینڈک کے پاؤں کی جھلّیوں میں خون کے دوران کا مشاہدہ کرنے والی پلیٹ ۔

Frog-shell : (n) گھونگوں کی مختلف قسموں کا نام ۔

Frog-spawn/Frog's spawn : (n) (۱) مینڈک کے انڈے بچے ۔ (۲) دریا اور تالابوں کی ایک سبزی کا نام ؛ کائی ؛ صوف البحر جو پانی کی سطح پر تیرتی رہتی ہے ؛ اُشنہ ۔ (۳) (شکر سازی) شکر دار محلول کو خراب کر دینے والی پھپھوندی ۔

Frog-spit/-spittle : (n) (۱) مینڈک نما کیڑے یا دوسرے کیڑوں کا جھاگ دار افراز جس میں ان کا پہل روپ، پودوں کے پتوں وغیرہ میں لپٹا ہوا ہوتا ہے ۔ (۲) منیڈک کے انڈے بچے ، دریا اور تالابوں کی ایک سبزی کا نام ؛ کائی ؛ صوف البحر جو پانی کی سطح پر تیرتی رہتی ہے ؛ اُشنہ ؛ (شکر سازی) شکر دارمحلول کو خراب کر دینے والی پھپھوندی ۔

Frog-stool : (n) سانپ کی چھتری ۔

Frog tongue : (n) ایک قسم کا ورم یارسولی جو زبان کے نیچے ہوتی ہے ۔

Frog wort : (n) ثعلبیہ نوع کی ایک قسم ؛ ثعلب مصری (ایک مبہی بوٹی یا اسی قسم کی کوئی اوربوٹی) کی ایک نوع ۔

Frogged : (a) [f. frog. n.3] (کوٹ وغیرہ میں) بندھا ہوا ؛ حلقہ؛ کمربند سے آراستہ ؛ جس لباس میں خاص قسم کا فوجی بٹن لگا ہو ۔

Froggy : (n) (۱) مینڈک (ہنسی مذاق میں یا بچے بولتے ہیں) ؛ مذاق میں مینڈک کا لقب یا خطاب ۔ (۲) (عامیانہ) فرانسیسی (جو مینڈک خور ہوتے ہیں) ۔

Froggy : (a) (۱) مینڈک کی بہتات ؛ بینگ کی زیادتی ؛ پر غوک ؛ جس میں بہت سے مینڈک ہوں ۔ (۲) غوک مانند ؛ غوکی ؛ مینڈک کے مانند ۔

Froise/Fraise : (n) [Origin unkn.] کئی چیزوں کو ملا کربنایا ہوا باریک کیک یا آملیٹ جس میں اکثر سور کے گوشت کی قاشیں بھی ہوتی ہیں ۔

Frolic : (a) [Du. vroolijk.] مسرور ؛ شاداں ؛ شوخ ؛ خنداں ؛ بذلہ سنج ؛ کھلنڈرا ؛ کھلاڑی ؛ دل لگی باز ؛ شادماں چھیڑچھاڑ کرنےوالا؛ چنچل ؛ شوخی باز ۔

Frolic : (n) (۱) سرور ؛ شادمانی ؛ خوش طبعی ؛ صحبت نشاط ؛ بذلہ سنجی؛ ظرافت ؛ دل لگی؛ تفریح ؛ شوخی ؛ شرارت ؛ اٹکھیل ؛ کلیل ہنسی مذاق ؛ رنگ رلیاں ؛ عیش و طرب ؛ قہقہے؛ چہچہے؛ وجد ؛ رقص ۔ (۲) مجلس عیش و طرب ؛ مجلس رقص ؛ تماشہ ؛ دعوت ؛ صحبت ؛ جلسہ ۔

Frolic : (v) شوخی کرنا ؛ مسخراپن کرنا ؛ اچھلنا ؛ کودنا ؛ رقص کرنا ؛ کلیل کرنا ۔

Frolicker : (n) شوخ ؛ مسخرا ؛ دل لگی باز ؛ پُر مزاح ؛ اُچھل کود کرنے والا ۔

Frolickly : (adv.) ازراہ دل لگی ؛ شوخی سے ؛ بطورشرارت ؛ ازراہ مذاق ؛ بذلہ سنجی سے ؛ ہنسی سے ۔

Frolicksome : (a) خوش طبع ؛ شوخ ؛ کھلاڑی ؛ بذلہ گو ؛ زندہ دل ؛ ہنسوڑ ؛ دل لگی باز ؛ پُر لطف ؛ پر مذاق ۔

Frolicksomely : (adv.) خوش طبعی سے؛ خوشی سے ؛ دل لگی سے ؛ پُر لطف انداز میں ؛ زندہ دلی سے ۔

Frolicksomeness : (n) خوش طبعی ؛ مسخراپن ؛ کھیل ؛ دل لگی بازی ؛ شوخی ؛ ہنسی مذاق ۔

From : (prep.) [OE.fram,from.] حرف جار ۔سے ؛ از (۱) جس شخص یا جگہ سے حرکت شروع ہو اس کی طرف اشارہ کرتاہے اور نقطہ؛ آغاز، حد تعداد، اندازہ یا مقامات کے فاصلے اوربُعد، علاحدگی ، جدائی، محرومی، تغیر حال، امتیازات، اندر باہر، وقت ، مقام، بھیجنےیا پانے، نمونہ، مثال، سبب ؛ باعث وغیرہ کی طرف بھی اشارہ کرتا ہےنیزحرف ربط کی حیثیت سےبھی استعمال کیا جاتا ہے ۔ (۲) رخصت ، غیاب، انخلاع ؛ استخراج ؛ علاحدگی وغیرہ کو ظاہر کرتا ہے ؛ انحراف یا اختلاف کو بھی ظاہر کرتا ہے ۔

Apart from its moral aspect : اس کے اخلاقی پہلو سے قطع نظر کر کے ۔

Away, absent, apart from : الگ دور ؛ علاحدہ ؛ جدا ۔

Cannot refrain from laughing : ہنسے بغیر نہیں رہ سکتا ۔

Comes from the clouds : بادلوں میں سے آتا ہے ۔

Died from fatigue : تھکان سے مرگیا ۔

Does not know black from white : سیاہ کو سفید سے تمیز نہیں کر سکتا ۔

Gifts from providence : انعامات الٰہی ؛ خدا کا عطیہ ؛ خدا کی دین ۔

I am far from saying : اس بات کے کہنے سے بہت دور ہوں کہ نہیں کہہ سکتا ۔

Painted from nature : فطرت کے مطابق (قدرتی منظر کے مطابق) کھینچی ہوئی (تصویر) ۔

Quotation from the father : باپ کے بیانات سے) اقتباسات (حوالہ جات) ۔

Released him from prison : اس کو قید خانے سے رہا کر دیا ۔

Repeated from mouth to mouth : ایک سے دو سرے کی زبان پر جاری ہوتا گیا ۔

Saw it from the poop : روشن دان میں سے دیکھا ۔

Suffering from dementia : جنون کی بیماری میں مبتلا ۔

Things not required from me : اشیا جو مجھ سے مطلوب نہیں ۔

To dig gravel from pit : گڑھے میں سے کھود کر کنکر نکالنا ۔

To dissuad from folly : حماقت کرنے سے روکنا ۔

To draw conclusion from premisses : مقدمات صغریٰ و کبریٰ سے نتیجہ نکالنا ۔

Took his sword from him : اُس سے اُس کی تلوار لے لی ۔

To raise penalty from banishment to death : جلاوطنی کے بجائے سزائے موت دینا ۔

From a child : بچپن سے ۔

From above/-a far : اوپر سے ؛ دور سے ۔

From amidst/-beneath : درمیان سے ؛ وسط سے ؛ بیچ سے؛ نیچے سئے ۔

From day today : روز بہ روز ؛ دن بہ دن ۔

From his point of view : اس کے نقطۂ نظر سے ۔

From home : وطن سے دور ؛ باہر ۔

From long ago/-From old : بہت پرانے زمانے سے ۔

From out the bed : بستر کے باہر سے ۔

From post to pillar/From door to door : در بدر ؛ ادھر اُدھر ؛ یہاں سے وہاں ؛ اس درسے اُس در ۔

From time to time : دقتاً فوقتاً ؛ موقع بہ موقع ۔

From title to colophon : کتاب کے سر ورق سے آخر تك ۔

From under his spectacles : اپنی عینك کےنیچےسے(شیشوں میں سے دیکھنے کے بجائے شیشوں کے نیچے سے) ۔

Frond : (n) [L. frond,frous'.] (۱) (نباتیات) وہ ورق نما عضو جو بعض بغیر پھول کے پودوں اور گھاس میں، شاخ اور پتوں کے جوڑ سے پیدا ہو جاتا ھے اور جو معمولی پودوں کے پتے سے مختلف ہوتا ھے ؛ برگ ساقہ ؛ بڑے اور مرکب پتوں (مثلاً کیلا، ناریل وغیرہ) پر بھی اطلاق ہو تا ھے ۔ (۲) (حیوانیات) وہ پتّے کا سا پھیلاؤ جو بعض جانوروں کےاعضاء میں پیدا ہو جاتا ھے؛ بعض حیوانی اجسام میں پایا جانے والا برگ آسا یا برگ نما پھیلاؤ ؛ (نباتیات) برگ کرف ؛ کُمساق ؛ ورق ؛ خوص ؛ پتوا ۔

Frond : (v) برگ ساقہ کے ساتھ ہوا میں ہلنا ۔

Frondage : (n) درخت یا پودے کےاوراق نماعضو کا مجموعہ ؛ نیز (بے قاعدہ طور پر) پتے ؛ برگ ؛ اوراق ؛ پتوں کی کثرت ۔

Frondation : (n) (نباتیات) پتواؤ ۔

Fronde : (n) [F.] (۱) (فرانسیسی تاریخ) وہ حزب مخالف جس نےلوئی چہاردہم شاہ فرانس کی نابالغی کے زمانے میں وزیر سلطنت "مازارین" اور دربار کے خلاف بغاوت کی تھی ۔ (۲) (حکومت سے) بیزار جماعت ؛ شورش پسند یا آمادۂ بغاوت سیاسی جماعت ؛ مخالف ؛ ناخوش (سیاسی)جماعت ۔ (۳) (نیز)تشددپسند سیاسی حزب مخالف ؛ تشدد آمیز سیاسی مخالفت ۔

**Fronded : (a)** (نباتیات) شاخ اور پتوں کے جوڑ سے بننے والے ورق نما عضو والا (بےگلا پودا) ؛ برگ ساقہ دار ؛ بڑے اورمرکب پتوں والا؛ ورق دار؛ (حیوانیات) برگ نما پھیلاؤ والا ؛ برگ آسا عضو والا ۔

**Frondent : (a) [L.'frondentem'.]** (نباتیات) ورق دار ؛ پتوار دار ؛ جس میں شاخ اور پتوں کے جوڑ سے بنے ورق نما اعضا بکثرت ہوں ؛ بڑے اورمرکب پتوں سے بھرا ہوا؛ (حیوانیات) جس میں برگ آسا پھیلاؤ والے اعضا بہت ہوں ۔

**Frondesce : (v) [L.'frondescere'.]** پتّےپیدا ہونا؛ پتیاں نکلنا ؛ پتیاں پھوٹنا ؛ کونپلیں آنا ؛ ورق دار ہونا ۔

**Frondescence : (n)[mod.L.frondescentia.]** پتیاں نکلنے کاعمل یا زمانہ؛ برگ زائی کا عمل یا زمانہ ؛ دوسرے اعضا کا پتیوں میں تبدیل ہو جانا ؛ مجموعی طور پر پتیاں ، شاخ اور پتّوں کے جوڑے سے بنے ورق نما اعضا ؛ بڑے اور مرکب پتّے؛ (نباتیات) تورّق؛ برگ زائی ۔ (۲) موسم برگ ۔

**Frondescent : (a)** جس میں بکثرت پتّیاں پھوٹتی ہوں ؛ پتّیوں میں پھیلنے والا ؛ پتّیوں میں بہار دکھانے والا ؛ پھیل کر بڑے پتّوں میں تبدیل ہو جانے والا ؛ (نباتیات) ورق زا ؛ برگ زا ۔

**Frondescently : (adv.)** پتّیوں میں پھیلتے ہونے یا بہار دکھاتے ہوئے ؛ پھیل کر بڑے پتوں میں تبدیل ہوتے ہوئے ۔

**Frondeur : (n) [F.f.fronde.]** (۱) (فرانسیسی تاریخ) لوئی چہاردہم کی نابالغی کے زمانے میں وزیر سلطنت مازارین اور دربار کے خلاف بغاوت کرنے والی جماعت کا رکن ؛ شورش پسند سیاسی حزب مخالف کا رکن ۔ (۲) (بادشاہ یا حکومت سے) بیزار ؛ شورش پسند ؛ آمادہ٭ بغاوت؛ سخت مخالف یا سخت دشمن شخص ۔

**Frondiferous : (a)** (نباتیات) ورق بردار ؛ پتوار بردار ؛ ورق دار ؛ برگ ساقہ دار ؛ برگ دار ۔

**Frondlet : (n) [f. frond n.+-let.]** شاخ اور پتّوں سے مل کر بنا ہوا چھوٹا ورق نما عضو ؛ ورقہ ؛ چھوٹا برگ ساقہ ؛ پتیا ۔

**Frondose : (a) [L.'frondosus'.]** اوراق سے ڈھکاہوا ؛ پُر برگ ؛ برگ دار ؛ ورق پوش ؛ (نباتیات) ورق نما ؛ برگ مانند ؛ ساقہ مانند ۔

**Frondous : (a) [L.'frondosus'.]** ورق دار ؛ پتوں بھرا؛ برگدار؛ پھول اور پتّوں سے بھری شاخوں والا ۔

**Frons : (n) [L.]** (حشریات) کیڑوں کے چہرے کا بچلا حصہ ؛ آنکھوں کے بیچ کا حصہ ؛ (تشریح) جبہہ ؛ پیشانی ؛ ماتھا ؛ جبیں ۔

**Front : (n) [L.frontem, frons.]** (۱) پیشانی ؛ ماتھا ؛ مستك ؛ جبہہ؛ جبیں؛ لیلار۔ (۲) رخ؛ چہرہ ۔ (۳) بالمقابل؛ سامنے ؛ آگے ؛ مقدم ۔ (٤) (فوج) سب سے آگے کی صف یا سب سے آگے کا حصہ؛ پیش قراول ؛ محاذ جنگ ؛ واقعی یا فرضی دشمن کی طرف زمین کا کوئی حصہ ؛ وہ موقع جہاں واقعی جنگ ہو رہی ہو ؛ وہ رخ جس طرف صف بستہ فوج کا رخ ہو تا ھے؛ فوج کے سامنے کا میدان ؛ وہ سمت جس طرف صف بندی کے بعد فوج کارُخ ہو۔ (٥) کسی عمارت کا سامنے کا رخ؛ خصوصاً صدر دروازے کا ؛ روکار ؛ مقدم ۔ (٦) کسی چیز کا اگلا حصہ (کبھی کبھی قلعے کی چاروں طرف) یا بغلی حصہ جو نگاہ کے سامنے ہو ؛ کسی چیز کا سب سے اگلا حصہ (بہ خلاف پیچھے حصے کے) ۔ (۷) مصنوعی بالوں کی لڑ؛ مصنوعی کا کُل اور گھونگروؤں کی لڑیں جو عورتیں پیشانی پر لگا تی ہیں ۔ (۸) مردوں کی قمیص کا وہ حصہ جو سینہ پر رہتاھے نیز وہ حصہ جو قمیص میں سلا ہوا نہیں ہوتا بلکہ عموماً قمیص کے اوپر علاحدہ لگا لیا جاتا ھے ؛ پیش سینہ ؛ قمیص یا کُرتے کا آگا ؛ بچوں کا ایپرن ۔ (۹) (شاذ) ڈھیٹائی؛ بےحیائی ؛ بے شرمی ؛ بے حجابی ؛ بے غیرتی ۔ (۱۰) اولین وقت؛ ابتدا؛ آغاز ؛ ازل ؛ (شاعری) ۔ (۱۱) کسی ایك طرف کا رُخ ؛ منظر ؛ کھلا ہوا رُخ ؛ وہ زمین جس کا ایك کنارہ کسی سڑك یا تالاب یا دریا وغیرہ سے ملا ہوا ہو ؛ وہ زمین جس پر لشکر اُترا ہوا ہو یا جس پر فوج قواعد کرتی ہو ۔ (۲۱) (تھیٹر) سامعین یا ناظرین یا حاضرین جلسہ ۔ (۱۳) اگلی جگہ؛ اگلی پوزیشن ؛ آگے کی صورت حال؛ اگلا موقع؛ مکان یا محل؛ اگلا مورچہ ؛ اگلا منظر ۔ (١٤) توصیفی معنوں میں ۔ (١٥) محاذ ہوا ۔

**Front : (n)** (۱) کوئی منظم دائرہ عمل یا سیاسی طاقتوں کی جماعت، تنظیم ۔ (۲) (ابتداءً امریکا) کوئی شخص ، تنظیم وغیرہ جو غیر قانونی اور تخریب کارانہ افعال کی پردہ پوشی کرتی ھے ۔

**Chang of front :** تبدیلیِ رخ ؛ تبدیلیِ طرز عمل ؛ تبدیلی ؛ تغیر ۔

**Head and front :** (شاعری) حصہ٭ خاص (جسم کا) ۔

In front : نمایاں ۔

In front of : آگے ؛ سامنے ؛ بالمقابل ۔

In the front (of a page, etc.) : آگے ؛ اگلے صفحے پر ۔

To change front : رُخ بدل لینا (اصطلاحاً) طرز عمل بدل دینا ؛ پلٹ جانا ؛ بدل جانا ؛ استدلال کا طریقہ بدل دینا ۔

To come to the front : نمایاں ہونا ؛ شہرت حاصل کرنا ؛ مشہور ہو جانا ۔

To go to the front : فوج میں جاکر شریک جنگ ہونا؛ محاذ جنگ پر جانا ۔

To have the front : بے حیائی سے جسارت کرنا ۔

To present, show a bold front : (کسی کے مقابلے میں) جرأت ظاہر کرنا ؛ چہرے سےاستقلال ظاہر کرنا ؛ ڈھٹائی کے ساتھ سامنا کرنا ۔

To turn to the front : (فوج) سامنے کے رخ پھر جانا ؛ پلٹ جانا ؛ گھوم جانا ۔

Two pair front : مکان کی دو سری منزل کا کمرہ جو سامنے کے رخ پر ہو ۔

Wave front : (طبیعیات) محاذ موج ۔

Were be set front and rear : آگے پیچھے سے گھر گئے تھے ؛ آگے پیچھے سے حملہ ہوگیا تھا ۔

Front : (n) (موسمیات) مختلف درجہ٭ حرارت والی ہَواؤں کے دو سلسلوں (یا کمیتوں) کے درمیان کی حدود ۔

Front : (a) اگلا ؛ سامنے کا؛ جلوئی ۔

Front : (v) [OF.'fronter'.] (۱) دیکھنا ؛ منہ پھیرنا ؛ مقابلہ پر کھڑا ہونا ؛ بالمقابل آنا ؛ آمنے سامنے ہونا ۔ (۲) مقابلہ کرنا ؛ بھڑنا ؛ مخالفت کرنا ؛ سامنا کرنا ؛ روبرو ہونا؛ آمنے سامنےرکھنا ۔ (۳) مکان کی روکار کا سڑک کے پہلو کی طرف ہونا ۔ (٤) روکار بنانا ۔ (٥) سامنے کی طرف آراستہ کرنا ؛ سامنے ہونا ؛ سامنے یا آگے کے حصے کی طرح کام دینا ؛ آگا ہونا؛ روکارھونا؛ اگواڑ ہونا ۔ (٦) ( خاص کر فوج)بتائی ہوئی سمت کو رُخ کرنا ؛ مُڑنا ؛ پلٹنا؛ رُخ موڑنا ؛ نیز بطور ہدایت یاحکم بہ معنی آگے کی طرف مڑجاؤ ۔ (۷) آگا کرنا ؛ آگا بنانا ؛ مورچہ بنانا یا قائم کرنا ۔

To front about : گھوم کردوسری طرف رُخ موڑ لینا ۔

Front bench : (n) وہ اگلی نشستیں جو پارلیمنٹ میں وزراء اورسابق وزراء کےلئے مخصوص ہوتی ہے ۔

Front door : (n) کسی مکان میں داخل ہونے کا بڑا دروازہ ؛ صدر دروازہ ۔

Front elevation : (n) (تعمیرات) مقدم روکار ۔

Front line : (n) کسی فوج یا بٹالین کی سب سے اگلی صف ؛ فوج کی اگلی صف ؛ ہراول ؛ لشکر کا اگلا حصہ ۔

Front of fortification : (n) دو آدھے بُرج اور ان کے درمیان کی دیوار ۔

Front runner : (n) (ابتداً امریکا) کسی مقابلے میں اول آنے والا ؛ سب سے آگے رہنے والا ۔

Front-stall : (n) لگان کا وہ حصہ جو گھوڑے کی پیشانی کو ڈھک لیتا ہے ۔

Front surface : (n) (طبیعیات) مقدم سطح ؛ محاذ سطح ۔

Front to front : بالمقابل ؛ آمنے سامنے ؛ ایک دوسرے کے منہ کے سامنے ؛ روبرو ۔

Front view : (n) (بصریات) پیش نظر (دوربیں) ۔

Front vowel : (n) (لسانیات) اگلا مصوتہ ۔

Front wave : (n) (طبیعیات) مقدم موج ۔

Front ways/-wise : (adv.) سامنے ؛ آگے ؛ آگے کے رُخ پر ؛ سامنےمیں؛ آگےمیں ؛ سامنےکی طرف یا سامنے ۔

Frontad : (n) پیش رُخ ۔

Frontage : (n) (۱) وہ زمین جس کا ایک کنارہ کسی سڑک یا تالاب یا دریا وغیرہ سے ملا ہوا ہو ۔ (۲) وہ زمین جو کسی عمارت کی روکار اور سڑک کے درمیان ہو ۔ (۳) کسی عمارت کے اگلے رُخ کا طول ، پھیلاؤ ، روکار ۔ (٤) وہ زمین جس پر لشکر اترا ہوا ہو یا جس پر فوج قواعد کرتی ہو ۔ (٥) کسی ایک طرف کا رُخ ؛ منظر ؛ کھلا ہوا رُخ ۔ (٦) کسی مخصوص سمت میں رُخ کرنے کا عمل ۔ (۷) (تعمیرات) روکار ؛ اگواڑا ۔

Frontager : (n) ایسی جائداد یا اراضی کا مالک جو کسی دوسری جائداد وغیرہ سے متصل و ملحق ہو یا اس کا ایک کنارہ کسی سڑک، تالاب، یا دریا وغیرہ سےملا ہوا ہو ۔

Frontal : (n) [ME.'frountel'.] (۱) دارقربان گاہ کی رو کار کا غلاف جو عموماً کشیدہ کاری کئےہوئے کپڑے، ریشم وغیرہ کا اور کبھی کبھی دھات کا بنا ہوتا ہے ۔ (۲) کسی عمارت کا آگا ؛ رُخ ؛ سامنے کا حصہ یا وہ حصہ جو کسی گلی کوچے یا میدان کی طرف ہو ۔ (۳) (تشریح) پیش رُخ : جبہی ۔

Frontal : (a) [mod L.'frontalis'.] (۱) پیشانی کا ؛ سامنے کا ؛ سامنے کی طرف کا؛ پیشانی یا اُس سے متعلق؛ جبینی؛ سب سے اگلے سرے یا اگلے حصے کا یا اُس سے متعلق ۔ (۲) (حملہ وغیرہ) بالمقابل ؛ سامنے سے ؛ آمنے سامنے کا؛ آگے سے۔ (۳) (نیم اسمی معنوں میں) پیشانی کی ہڈی ۔

Frontal artery : (n) (تشریح) جبہی شریان ؛ جبینی شریان ۔

Frontal attack : (a) سامنے کی طرف حملہ (بخط مستقیم) ؛ جو حملہ میمنہ ، میسرہ یا عقب میں نہ کیا جائے بلکہ سامنے کیا جائے ۔

Frontal bone : (n) (تشریح) پیشانی کی ہڈی ؛ ماتھے کی ہڈی ؛ استخوانِ جبیں ۔

Frontal fenestra : (n) (تشریح) جبہی دریچہ ؛ جبینی دریچہ ۔

Frontal hammer/-helve : (n) ایک قسم کا ہتھوڑا ۔

Frontal lobe : (n) (تشریح) فصِّ جبہی ۔

Frontal sinus/-vein : (n) جبہی شریان ؛ ماتھے کی ہڈی ۔

Frontal sinuses : (n) (لسانیات) اگلا نسیجی خلا ۔

Frontality : (n) [f. frontal+ity.] نقاشی یا سنگ تراشی کا ایک اصول جس کے مطابق کوئی شکل یا تصویر اس طرح ڈھالی یا کندہ کی جاتی ہے جس طرح وہ بالکل سامنے سے نظر آتی ہے ۔

Frontate : (a) [mod.L. frontatus.] (نباتیات) پھول کی پنکھڑی کامسلسل چوڑا ہوتا جانا اور بالآخر خط مستقیم بناکر ختم ہو جانا ۔

Fronted : (a) روکار دار ؛ جس میں آگا یا روکار ہو ؛ (لسانیات) اگلا پا ۔

Fronted with stone : (جس مکان کی) روکار پتھر کی ہو ۔

Frontier : (n) [OF.frontier.] ؛ سرحد (جغرافیہ) (واحد وجمع) ڈانڈا؛ سوانا؛ کسی ملک کا وہ حصہ جو کسی دو سرے ملک کے سامنے؛ مُقابل یا ہم سرحد ہو؛ سرحدیں ؛ حدود ؛ (امریکا میں) کسی ملک کا وہ حصہ جو اس کے بندوبست کردہ یابسائے ہوئے علاقوں کا ہم سرحد ہو ۔

Frontier : (a) سرحدی ؛ ہم سرحد ؛ سرحد کا یا اُس سے متعلق ؛ سوانے یا سرحد پر واقع ۔

Frontier : (v) کسی کے ساحل یا سرحد پر نگاہ کرنا ؛ کسی حدود پر نگاہ رکھنا؛ سامنا کرنا؛ بالمقابل ہونا؛ آمنے سامنے ہونا ؛ مقابلہ کرنا ؛ روبرو ہونا (شاذ) مخالفت کرنا ۔

Frontierman/Frontiersman : (n) وہ شخص جو سرحد پر رہتا ہو ؛ سرحدی ؛ مہذب علاقوں سے باہر یا دور رہنے والا ؛ سرحدی ؛ باشندہ ؛ نیم مہذب؛ نیم بیگانہ (جو دائرۂ تہذیب کی سرحد پر یا اس سے پرے رہتا ہو) ۔

Frontignac : (n) (۱) مشکی شراب جو مشکی انگور (مشک جیسی خوشبو والا) سے بنائی جاتی ہے؛ فرانگنی شراب ؛ جو فرانگنان، فرانس میں بنائی جاتی ہے ۔ (۲) مشکی انگورجس سے یہ شراب بنتی ہے ۔

Fronting : (n) (لسانیات) اگلانا ۔

Frontingly : (adv.) دیکھتےہوئے ؛ بالمقابل ؛ آمنے سامنے ؛ رو برو؛ آگے کی طرف ؛ روکتےہوئے ؛ مورچہ بنائے ہوئے ؛ مڑ کر دوسری طرف رُخ کرتے ہوئے ۔

Frontipetal : (n) پیش جُو ۔

Frontispiece : (n) [med.L. frontispicium.] (۱) (تعمیرات) عمارت کی روکار ؛ پیش گاہ ؛ منقش صدر دروازہ ؛ دروازے پر جو مثلث بنا ہوتا ہے؛ عمارت کے رو کار یا دروازے پر مثلث حصہ ۔ (۲) وہ با تصویر صفحہ جو کتاب کے یا اُس کے کسی حصہ کے سر ورق کے مقابل ہوتا ہے ۔ (۳) (گھونسابازی) چہرہ ۔ (٤) تصویر سرصفحہ کتاب ؛ سر صفحہ ۔ (٥) کسی چیز کا اگلا یا سامنے کا حصہ ۔ (٦) (تعمیرات) سرِ در ؛ (طباعت) سرِتصویر ۔

Frontispiece : (v) عمارت کے سامنے کا حصہ بنانا ؛ عمارت کو منقش و مزین صدر دروازے سے آراستہ

Frontomalar notch : (n) (تشریح) جبہی عارضی کٹاؤ ۔

Fronton : (n) [It. frontone.] (۱) عمارت کے روکار کا مثلث حصہ جو یونانی طرز تعمیر کی یادگار ھے ؛ (عمارت) سنتوری ؛ سرگوشہ ۔ (۲) قربان گاہ پوش ؛ قربان گاہ کا پردہ جو عموماً منقش کپڑے یا ریشم کا ہوتا ھے ۔ (۳) (ہسپانوی میں) وہ عمارت جہاں پیلوٹا (ٹینس سے ملتا جلتا ایک کھیل) کھیلا جاتا ھے ۔

Frontsman : (n) وہ فروشندہ جو دکان کے سامنے سڑک کی پٹری پر بیچنے کےلئے مقرر ھو ۔

Frontward/-wards : (adv.) (۱) سامنے یا آگے کی طرف ؛ آگے ؛ سامنے۔ (۲) کسی خاص سمت کو رُخ کئے ہوئے؛ کسی مخصوص رُخ پر ۔

Frore : (a) (۱) (صرف بول چال) سخت سردی کے باعث جما ہوا؛ سردی کھایا ہوا؛ خنک زدہ؛ یخ بستہ؛ منجمد ۔ (۲) (صرف شاعری) انتہائی سرد ؛ سرد ترین ؛ برفیلا ؛ برف آسا ؛ برفانی ؛ برف مانند؛ مثل برف ۔

Frory : (a) انتہائی سرد ؛ برفیلا ؛ برف مانند ؛ برفانی ۔

Frost : (n) [OE.frost.] (۱) برف ؛ یخ ؛ پالا ؛ جلید ۔ (۲) وہ حالت جب کہ پانی کا درجہٴ حرارت نقطہٴ انجماد سےبھی نیچے گر جائے ؛ حالت انجماد یا عمل انجماد؛ ہَوا کا وہ درجہٴ حرارت جو پانی کے نقطہٴ انجماد سے نیچے ھو جائے ؛ انتہائی سردی ؛ شدید خنکی یا ٹھنڈک ۔ (۳) جمی ہوئی شبنم ؛ جمے ہوئے بخارات ۔ (٤) سرد مہری (اشخاص کی) ؛ ایسا طرزعمل جس سے دوسرےشخص کےخیالات پر اوس پڑ جائے؛ روکھا پن ؛ (عامیانہ) بےمروتی ۔ (۵) (بازاری) ناکامی ؛ عجز ؛ درماندگی ۔

Black frost : بغیر برف کی سردی ؛ وہ شدید سردی جس میں برف باری یا کُہرنہ ھو ۔

Hard frost /Sharp- : سخت اور تیز برف (برفباری) ۔

There is still frost on the ground : زمین پر ابھی تک برف جمی ہوئی ھے ۔

White frost : جمی ہوئی شبنم یا بخارات ؛ برفیلی سردی ؛ برف باری ؛ پالا ؛ ژالہ ۔

Windows covered with frost : دریچے برف سے ڈھکے ہوئے ہیں ۔

کرنا ؛ دروازے کے اوپر مثلث روکار بنانا ؛ کتاب کے سر ورق یا اُس کے کسی حصے کے ورق کے بالمقابل کوئی تصویر پیش کرنا ؛ آگا بنانا؛ کسی چیز کو آگواڑ کے طور پر رکھنا ۔

Frontless : (a) (تعمیرات) مکان بغیر روکارکے؛ بدون‌صورت؛ بے چہرہ ؛ بے رُخا ؛ بے آگواڑ ۔ (۲) (خصوصاً مجازاً) بے شرم ؛ بے حیا ؛ ڈھیٹ ؛ بے غیرت ؛ دیدہ دلیر ؛ گستاخ ؛ بے ادب ؛شوخ چشم (شاذ) ۔

Frontlessly : (adv.) بے چہرگی سے؛ بےشرمی سے؛ بےحیائی سے ؛ بے غیرت انداز میں ؛ بےادبی کے ساتھ ۔

Frontlessness : (n) بےچہرگی؛ بےشرمی؛ بےحیائی؛ بےغیرتی؛ شوخ چشمی؛ گستاخی؛ دیدہ دلیری؛ بے ادبی ۔

Frontlet : (n) [OF.'frontelet'.] (۱) وہ پٹی جو پیشانی پر باندھی جاتی ھے ؛ پیشانی بند ؛ پیشانی پر لگائی جانے والی کوئی بھی زیبائشی چیز ؛ مانگ ٹیکا ؛ جھومر ؛ (نیز مجازاً) ۔(۲) جانور کی پیشانی ۔ (۳) وہ کپڑا جو قربان گاہ کے غلاف کےاوپر لٹکا ہوتا ھے ۔ (٤) چمڑے کی ڈبیا جس میں عبرانی کا نسخہٴ توریت چمڑے پر لکھا ہوتا ھے؛ یہودی اسےاِس لئے پہنے رہتے ہیں کہ احکام ربانی کی یاد دلاتا ھے ؛ تعویذ توریت ؛ تعویذ ؛ گنڈا ؛ ٹونا ؛ ٹوٹکا؛ کوئی ظرف یا صندوقچہ جس میں مقدس آثار محفوظ ہوں ۔ (۵) لگام کا وہ حصہ جو گھوڑے کی پیشانی کو ڈھکتا ھے۔(٦) (طیوریات) چونچ کے پیچھے سر کا حاشیہ یا حصہ جو عموماً سخت بالوں سے ڈھکا ہوتاھے ۔(۷) (تعمیرات) عمارت کا رُخ یا کوئی ایک پہلو عموماً صدر دروازے کا رخ (کبھی کبھی قلعے کے) چاروں اطراف ۔ (۸) ماورائے رُخ نیز قربان گاہ کے پردہ کا آرائشی حاشیہ ۔

Fronto- : (prep.) [L.frontem.] سابقہ بمعنی پیشانی ؛ سامنے یا آگے کا یا اس پر ۔

Fronto-ethmodial : (a) (حیوانیات) جبینی مصفاتی ۔

Fronto-nasal : (a) پیشانی اورناک کےمتعلق ؛ (حیوانیات) جبینی انفی ۔

Fronto-sphenoidal : (حیوانیات) جبینی وتری ۔

Frontogenesis : (n) (موسمیات) محاذ زائی ۔

Frontolysis : (n) (موسمیات) محاذ پاشی ۔

Frost : (v) (۱) پودوں وغیرہ کا برف باری سے جل جانا ؛ نقصان پہنچ جانا؛ مرجانا؛ پالا ماردینا ؛ ٹھٹھر جانا ۔ (۲) شیشہ یا دھات کی سطح کو کُھرا یا دانہ دار بنا دینا ۔ (۳) بالوں کو سفید کر دینا ۔ (٤) (گھوڑے کی نعل میں) کیلیں لگا کر ایسا کردینا کہ وہ پھسل نہ سکیں ؛ برف پر پھسلنے سے بچاؤ کےلئے جوتوں میں کیلیں لگانا ۔ (٥) کُہر آلود کردینا ؛ پالے سےڈھک دینا ؛ خاص کر مجازاً ۔ (٦) جما دینا ؛ منجمد کر دینا ؛ جما کر سخت کر دینا یا ٹھوس بنا دینا ؛ شدید سردی یا برف باری کے اثر سے جسم پر ورم یا پھوڑا پیدا ہو جانا یا کر دینا؛ سردی چُبھنا؛ شدید سردی کے باعث کاٹنے، کترنےیا چٹکی لینے جیسا احساس ہونا ۔

Frost bearer : (n) دیکھو Cryophorus

Frost bird : (n) ایک قسم کا پرند؛ امریکی سنہری پلوور ۔

Frost-bit : (a) جلید زدہ؛ جس کو برف باری یا شدید سردی کی وجہ سے ورم یا پھوڑے کا عارضہ ہو ؛ سرما زدہ ؛ یخ زدہ ۔

Frost-bite : (n) (طب) جلید زدگی ؛ یخ زدگی ؛ پالا مار ؛ ورم یا پھوڑا جو برف باری یا شدید سردی کے اثر سے جسم پر پیدا ہو جاتا ہے ۔

Frost-bitten : (a) دیکھو Frost-bit

Frost blite : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Frost dew : (n) ژالہ : شبنم ؛ پالا ؛ کُہر ؛ جمی ہوئی شبنم یا بخار ۔

Frost fern : (n) مرطوب سطح کے جمنے سے پیدا شدہ ایک فرن نما شکل ۔

Frost fish : (n) (۱) ایک قسم کی مچھلی جو کُہر ختم ہوتے ہی شمالی امریکا کے ساحل پر نمودار ہوتی ہے ۔ (۲) ایک قسم کی نقرئی سمندری مچھلی جو میان کے مشابہ ہوتی ہے ۔

Frost fog : (n) فضا میں بخارات کے جمنے سےپیدا شدہ کُہر ۔

Frost flower : (n) گُلِ منیا ۔

Frost grape : (n) انگور کی ایک امریکی قسم ۔

Frost itch : (n) (طب) خارشِ سرما ۔

Frost lamp : (n) تیل سے جلنےوالا لیمپ جو آرگندی لیمپ کےتیل کی نلی کے نیچے رکھا ہوتا ہے تاکہ تیل کو بہاؤ کی حالت میں رکھے ۔

Frost mist : (n) فضا میں بخارات کے جمنے سے پیدا شدہ کُہر ۔

Frost nail : (n) برفانی موسم میں پھسلن سے بچنے کےلئے جوتے میں لگائی ہوئی کیل ۔

Frost nail : (v) برفانی موسم میں پھسلن سے بچنے کے لئے جوتے میں کیل لگانا ۔

Frost-nip : (v) سردی کا چُبھنا یا زخمی کرنا ؛ شدید سردی سے جلد پر پھوڑا پیدا ہوجانا؛ سرما زدہ ہونا یا کرنا ۔

Frost-nipped : دیکھو Frost-bit

Frost rime : (n) گہری اور دبیز کُہر جو قطب شمالی اور قطب جنوبی کے علاقوں میں درجۂ حرارت کے نقطۂ انجماد سے بہت نیچے گرجانے کے باعث سمندر کی سطح سے اُٹھتی ہے ۔

Frost smoke : (n) دیکھو Frost rime

Frost valve : (n) ایک قسم کا کھُل مندن جو کسی پائپ یا پمپ کے اُس حصے سے پانی کو نکالنے کےلئے کھُلتا ہے جہاں اُس کے جم جانے کا خدشہ ہو ۔

Frost weed/-wort : (n) ایک قسم کا پودا ؛ (نباتیات) چٹانی گلاب ۔

Frost-work : (n) (۱) شیشہ وغیرہ پر برف جمنے سےجو نقش و نگار پیدا ہو جاتے ہیں ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔ (۲) اس کے مشابہ آرائش یا نقاشی ۔

Frosted : (a) (۱) شدید سردی کے باعث جما ہوا ؛ منجمد ؛ خنک زدہ ؛ سرمازدہ ؛ یخ زدہ ؛ پالا مارا ہوا ؛ یخ بستہ ؛ شدید سردی کے باعث پھوڑے کے عارضے میں مبتلا ۔ (۲) کُہر آلود ؛ جمی ہوئی شبنم یا بخارات سے ڈھکا ہوا ۔ (۳) ایسا جیسے کُہر سے ڈھکا ہوا یا پالا مارا ہوا ہو ؛ سفیدی مائل ؛ سفید مُو ۔ (٤) (شیشہ، نقرہ وغیرہ) جس کی سطح ایسی بنی ہو جیسے اُس پر پالے کی استرکاری کی گئی ہو ؛ سفید اور دودھیا سفید ۔ (٥) کُھردری برف کی مانند بنایا ہوا ؛ کُھردری سطح والا ۔

**Frosted bulb : (n)** ضبابی قمقمہ ؛ دھندلا بلب ؛ دودھیا بلب ۔

**Frosted cake : (n)** برف کی مانند ؛ شکر کی تہ جما یا ہوا کیک ۔

**Frosted glass : (n)** (کیمیا) دُھندلا شیشہ ۔

**Frostily : (adv.)** بطور سرد مہری کے ساتھ ؛ روکھے پن سے ؛ بطور سرد ؛ پیرانہ سالی سے ؛ بطور برف زدہ ؛ برف زدہ انداز میں ۔

**Frostiness : (n)** سرد مہری ؛ ٹھنڈ ؛ سردی ؛ اُداسی ؛ روکھاپن ؛ برف زدگی ؛ سفیدی ؛ پیرانہ سالی ۔

**Frosting : (n)** (۱) برف کی طرح ڈھک دینا ؛ شکر کی تہ (کسی کھانے یا مٹھائی پر) جما دینا ؛ ایک قسم کا سفوف خصوصاً باریک کی ہوئی سفید چینی جو کیک وغیرہ پر تہ جمانے کے کام آتی ہے ؛ شکر کی (برف جیسی) تہ جمائی ہوئی سطح ؛ انجماد ۔ (۲) ٹھنڈک کے اثر سے جما دینے کا عمل ؛ شدید سردی کے اثر سے جلد پر ورم یا پھوڑے نکلنے کا عمل ؛ سردی کی چُبھن؛ برف یا پالے سےڈھکنے کا عمل ؛ برف زدگی ؛ پالا زدگی ؛ شیشے یا دھات کی سطح کو برف کی طرح کھردری یا دودھیا بنانے کا عمل ؛ برف پھسلنے سے بچاؤ کےلئے جوتوں یا گھوڑے کی نعلوں میں کیلیں ٹھوکنے کاعمل ۔ (۳) کُہرانا ۔

**Frostless : (n)** بے کُہر ۔

**Frosty : (a)** (۱) (برف کی وجہ سے) سرد ؛ خنک ؛ نقطہء انجماد پر یا اُس سےنیچے؛ برف کی طرح سرد ؛ برف آسا ؛ برف کے مانند ؛ بسیار سرد ؛ برفیلی سردی ۔(۲)(مجازاً) سرد مہر ؛ دو سروں کے ساتھ ایسا برتاؤ کہ اُن کو گرم جوشی کی ہمت نہ ہو ؛ روکھا ؛ پھیکا ؛ اداس ؛ جس کے احساسات میں گرمی نہ ہو ؛ گرم جوشی نہ ہو ؛ گرمیء جذبات سےخالی ؛ برف کی طرح سرد ؛ بے حس ؛ تصنع کا برتاؤ کرنے والا ۔ (۳) پالے یا برف سےڈھکا ہوا ؛ایسی حالت یا صورت میں کہ ڈھکا ہوا معلوم ہوتا ہو ؛ (بال) سفید ؛ برف زدہ ۔ (٤)معمّر ؛ بال سفید (پیرانہ سالی کی وجہ سے) ؛ سفیدی یا سفیدی مائل ؛ سفید مو ؛ سفیدبال والا؛ پیرانہ سالی کی خصوصیات ؛ ضعیف ؛ افسردہ ؛ بجھا ہوا ۔ (٥) (موسمیات) جلیدی ؛ سخت سرد ۔ (٦) (حشریات) چمکیلے سفید رنگ کا ۔

**Frot : (v) [OF. 'froter'.]** (دباغی) مالش کر کے نرم کرنا ؛ چمڑے کو ملائم کرنا ۔

**Froth : (n) [ME.'frothe'.]** (۱) جھاگ؛ کف ؛ پھین ؛ پھپھوندی ؛ سرجوش ؛ میل (کسی سیال چیز کی سطح پر) (نیزمجازاً) خصوصاً لعاب دہن؛ منہ سے نکلنے والا رال ؛ تھوک ؛ بکواس ؛ بك بك ؛ فضول باتیں ؛ بظاہر شاندار لیکن مہمل تقریر ۔ (۳) غیر حقیقی چیز ؛ خیالی چیز ؛ موہوم شے؛ برائے نام کوئی چیز ؛ خفیف شے ؛ کم قیمتی؛ معمولی ۔ (٤) شخص کےلئے حقارت آمیز طور پر بھی استعمال ہوتا ہے ۔

**Froth : (v)** (۱) کف نکالنا ؛ پھینکنا ؛ جمع کرنا ؛ لانا ۔ (۲) (شراب میں) جھاگ پیدا کرنا ۔

**Froth fly/-frog/-hopper/-insect/-worm : (n)** کیڑوں کی مختلف قسموں کےنام ۔

**Froth-spit : (n)** دیکھو Cuckoo-spit

**Froth stick : (n)** مکھن وغیرہ بلونے کی چھڑی ؛ (انڈے ، مکھن، بالائی وغیرہ کو) بلوکر جھاگ دار بنانے کی چھڑی یا آلہ ۔

**Frothery : (n)** (مہمل لفظ) محض جھاگ ؛ کف دہن ؛ ادنیٰ یا خفیف چیز ؛ ادنیٰ یا خفیف ہونا ؛ نکماپن ؛ بےلطفی ۔

**Frothily : (adv.)** کف لاتے ہوئے ؛ فضول گوئی کرتے ہوئے ؛ کف در دہن ہو کر ؛ خالی خولی یا بےبنیاد طور پر ؛ بےاصل یا بےنتیجہ انداز میں ۔

**Frothiness : (n)** جھاگ دار ہونا ؛ کف آلودگی ؛ جھاگ داری ؛ (مجازاً) بے حقیقی ؛ بےنتیجگی ؛ لاحاصلیت ۔

**Frothless : (a)** بے جھاگ ؛ بے کف ؛ صاف ستھرا ؛ بڑھیا ؛ بیش قیمت ؛ قابل قدر (آدمی) ۔

**Frothsome : (a)** (۱) جھاگ دار ؛ کف آلود ؛ جھاگ سے بھرا ہوا ۔ (۲) جھاگ کا سا ؛ جھاگ نما ؛ کف مانند ؛ جھاگ پر مشتمل ؛ جھاگ کے متعلق ؛ پھین بھرا ہوا ۔ (۳) (مجازاً) بے بنیاد ؛ خالی خولی ؛ بے حقیقت ؛ بے نتیجہ ؛ لاحاصل ؛ فضول ؛ بےاصل ؛ غیر واقعی ؛ بے مغز ؛ بے معنی ؛ پوچ؛ محض لفاظی پر مشتمل ۔ (٤) (کیمیا) جھاگ اُٹھتا ہوا ۔

**Frothy : (a)** دیکھو Frothsome

**Frou-frou : (n) [Fr. echoic.]** سر سراہٹ ؛ کھڑ کھڑا ہٹ (خصوصاً لباس کی) ؛ پھڑپھڑاہٹ ۔

Frounce : (n) [OF.fronce,fronche.] خود نمائی : بناؤ : طمطراق: دکھاوا؛ نمائش؛ نمود؛ بھونڈی نمائش؛ خودبینی : خود پسندی : وضع داری : بانکپن ۔

Frounce : (v) [OF.froncier,froncir.] سن سنانا؛ سائیں سائیں کرنا؛ زن زن کرنا : موڑنا؛ خم دینا : چکّر دینا : نیز (بالوں کو) خم دار بنانا : گھونگرو بنانا : گھونگریالا کرنا ۔

Frouzy : (a) (۱) بدبو دار : بند : خراب : گندہ :میلا کچیلا : نامطبوع ۔ (۲) اندھیرا : تاریک : میلا چکٹ : زنگ خوردہ؛ زنگ آلود؛ بےطور : پھوہڑپن کا؛ پریشان وضع : بےترتیب : الجھا ہوا : (بال وغیرہ) بےڈھنگ (داڑھی وغیرہ) جس میں کنگھی نہ ہوئی ہو : سر جھاڑ منہ پہاڑ : بد حال : (چہرے کا رنگ) سرخ اور کھردرا : لال چقندر جیسا : سرخ اوربھدّا ۔

Frow : (n) [Du.vrouw.] (۱) ولندیز کی رہنے والی عورت : ولندیزی عورت ۔ (۲) عورت : ملکہ : زانی : معشوقہ؛ محبوبہ؛ خاتون؛ بیگم؛ خانم؛ بی بی؛ گھروالی؛ صاحبۃ البیت؛ بیوی : زوجہ : (خاص کر جرمن یا ولندیزی عورت کے لئے) ۔ (۳) (بول چال) سست کاہل اورگندی عورت : زن برزہ و بدکارہ : ظریف کمینی عورت : زن فاحشہ ۔

Frow : دیکھو Froe

Froward : (a) [Early ME.f.fra.] (۱) خودسر : سرکش : ضدی : ازیل؛ گمراہ؛ باغی؛ خودرائے؛ متمرد؛ کج رائے؛ ہٹ دھرم : بد کیش : بے راہ : نا معقول : نافرمان : منحرف : بےقابو ۔ (۲) (قانون) (چوری وغیرہ کا فیصلہ) خلاف شہادت وہدایت عدالت ۔ (۳) نامعقول : ناگوار؛ ناپسندیدہ؛ غیر مطلوبہ : خلاف خواہش : غیر موافق (چیزیں)؛ نا مساعد (حالات) ۔

Frowardly : (adv.) ضد اور سر کشی کے ساتھ؛ باغیانہ طور پر : گمراہی کے ساتھ : نافرمانی کے ساتھ : بےراہ ہوکر؛ منحرفانہ؛ ہٹ دھرمی کے ساتھ ۔

Frowardness : (n) سر کشی : خود رائی : گمراہی : ضد : بےراہ روی : نافرمانی؛ انحراف : ہٹ دھرمی ۔

Frower : دیکھو Froe

Frown : (n) (۱) تُرش روئی : کڑوےتیور : خم ابرو : چین جبیں : شکن ابرو : تیوری : ناپسندیدگی؛ چہرے کی حالت جس سے غصہ، سختی، ناراضگی یا تفکر ظاہر ہو : نیز چیں بہ جبیں ہونے کی حالت : خوئے غضب ناکی یا سخت گیری : خوئے فکرمندی : پیشانی یا ابروؤں پر شکن لانے کی عادت ۔ (۲) اظہار ناپسندیدگی؛ اظہار نارضامندی : اظہار نا منظوری، اظہار ناخوشی ۔

Frown : (v) [ME.'froune'.] (۱) چیں بہ جبیں ہونا : پیشانی پر شکن لانا : تیوری چڑھانا : سختی یا درشتی سے دیکھنا ۔ (۲) (اشیا کےلئے) تاریک پہلو دکھانا ۔ (۳) ناپسندیدگی ظاہر کرنا ۔ (٤)(بات کاٹنےوالےکو) گھورکر خاموش کردینا؛ روک دینا؛ (تیوری چڑھا کر) ۔ (۵) پیشانی کی شکن سےمقابلےاورگستاخی کاارادہ ظاہر کرنا ۔ (٦) پیشانی یا ابروؤں کی شکن سے کوئی بات ظاہر کرنا یا پیدا کرنا یا کوئی حکم دینا یا کسی بات پر زور ڈالنا (away, back,down,off وغیرہ کے ساتھ مستعمل ) ۔

Frowner : (n) چیں بہ جبیں سے اظہار ناراضگی اور ناپسندیدگی کرنےوالا؛ گھور کر دیکھنے والا : سخت یا تیز نگاہ کرنے والا ۔

Frownful : (a) شکن آلود : چیں بہ جبیں : متفکر : غضب ناک : پریشان ۔

Frowningly : (adv.) چیں بہ جبیں ہو کر : گھورتے ہوئے : تیز یا درشت نگاہ سے دیکھتے ہوئے؛ نامنظوری یا ناپسندیدگی کے انداز میں : نارضا مندانہ ۔

Frowny : (a) (۱) عادتاً چیں بہ جبیں ہونے والا : جبین و ابرو پر عادتاً شکن لانے والا ۔ (۲) نک چڑھا : تنک مزاج : عادتاً اظہار ناپسندیدگی کرنے والا ۔

Frowst : (n) (کمرے کے اندر کی) اُمس : بدبو دار گرمی : گھٹن ۔

Frowst : (v) اُمس اور گُھٹن جیسی گرمی میں ٹھہرنا : ایسی گرمی کو پسند کرنا : کمرے کی اُمس میں ٹھہرنا یا اُس سے دوچار ہونا ۔

Frowsty : (a) ایسا (کمرہ) جہاں اُمس والی گرمی ہو : اُمس دار : اُمسی : گھٹن والا ۔

Frowziness : (n) (۱) میلا پن : بدبو : گندگی ۔ (۲) اندھیرا : تاریکی : زنگ خوردگی؛ پھوہڑ پن : بےترتیبی؛ بدحالی : بے ڈھنگا پن : (چہرے کی سُرخی اور بھداپن) ۔

Frowzy : (a) [Origin unkn.] دیکھو Frouzy

Fructiferous : (a) [L.fructifer.] بار دار؛ بارور ؛ پھل لانے والا ؛ پھلنے والا ؛ ثمر ور ؛ مثمر ؛ ثمر دار ؛ پھل دار ۔

Fructiferously : (adv.) بارور ہوکر ؛ پھل لانےوالے انداز میں ۔

Fructification : (n) [L.fructificationem.] (۱) (نباتیات) پھل لانے یا پھل دار ہونے کا عمل یا مرحلہ ؛ باروری ؛ ثمر بندی ؛ ثمر داری نیز بار آور یا حاملہ کرنے کا فعل ۔(۲) (نباتیات) پودے کا پھل ۔(۳) بار آور اعضا یا حصے؛ اعضائےتناسل ؛ اعضائےتولید؛ تولیدی یاتناسلی حصےخصوصاً فرنوں اور کائیوں کے ، (پودے اور خصوصاً چھوٹی گھاس وغیرہ) کےوہ حصے جونسل بڑھاتےہیں۔

Fructifier : (n) بار آور ؛ ثمر آور ؛ حاملہ کرنے والا ؛ پھل دار کرنے والا ؛ بارور کرنے والا ۔

Fructify : (v) (۱) پھلنا؛ بار آور ہونا؛ بارور ہونا ؛ مثمر ہونا؛ پھل لانا ؛ پھل دار ہونا ؛ ثمر ور یا ثمر دار ہونا (نیز مجازاً) ۔(۲) پھلنے کے قابل بنانا ؛ بار دار کرنا ؛ بر ور کرنا ؛ پھل دار بنانا ؛ حاملہ کرنا ؛ ثمر ور کرنا ۔

Fructose : (n) (کیمیا) پھلوں کی شکر ؛ وہ شکر جو پھولوں سےنکالی جاتی ھے ؛ ایک قسم کی پھل کی شکر جو چپ گرداں ہوتی ھے؛ (نیز) پھلوں میں پائی جانےوالی شکر (پربھی اس کا اطلاق ھوتا ھے)۔

Fructuary : (a) [L. 'fructuarius'.] (رومن قانون) حق واصلات یاحق استفادہ کایا اُس سے متعلق کسی دوسرے کی جائداد کے منافع سے اس طورپر متمتع ہونے کے حق سے متعلق یا اُس کا کہ اصل جائداد کو نقصان نہ پہنچے ۔

Fructuary : (n) (۱) حق واصلات یا حق استفادہ رکھنے والا ۔ (۲) وہ چیز جس سے حق واصلات کے ذریعہ استفادہ کیا گیا ہو ۔

Fructuous : (a) [L.'fructuosus'.] (۱) پھلوں سے لدا ہوا ؛ پھل لانے والا؛ پھلنے والا؛ پُر اثمار؛ کثیرالاثمار ۔ (۲) (مجازاً) نتیجہ خیز؛ نفع بخش؛ فائدہ مند؛ سود مند؛ مفید منفعت بخش۔

Fructously : (adv.) (۱) بھر پور پھلوں کےساتھ؛ پھلوں سے لدکر؛ کثر الاثمارطور پر ؛ پھل دار ھو کر ؛ بار آورانداز میں ۔(۲) (مجازاً) نتیجہ خیز طور پر ؛ نفع بخش انداز میں ؛ فائدہ مند طورسے ۔

Fruotuousness : (n) (۱) پھلوں سے لدا ہونے کی حالت ؛ پُر اثماریت ؛ بار آوری ؛ پھل لانے کی صفت یا

Frozen : (a) (۱) بہت زیادہ سردی سے جما ہوا ؛ منجمد ؛ جمایا ہوا ؛ یخ بستہ ؛ انتہائی سردی کےزیر اثر لایا ہوا ؛ بہت زیادہ سرد کیا ہوا (نیز مجازی اور غیرمادی چیزوں کےلئے) ۔(۲) (قرض پونجی وغیرہ) غیر دائر منجمد یا جمی ہوئی ناقابل آدائی ؛ ناقابل بےباکی؛ جو وقت معینہ اور مدت معہود پر چُکائے جانے کے لائق نہ ہو یا جس کا چُکا یا جانا ناممکن نہ ہو ۔(۳) برف زدہ ؛ پالا مارا ہوا ؛ پالے کی وجہ سےکٹا ہوا ، رُکا ہوا ؛ یا ٹھٹھرا ہوا ؛ شدید سردی کے باعث منقطع یا مقطوع ۔(٤) (مجازاً) سرد مہر؛ بےحس ؛ سرد دل ؛ افسردہ دل ؛ بے جوش و جذبہ ؛ بے حرارت ؛ گرمیٔ جذبات سے خالی ۔

Frozen : (a)[P.ple.of Freeze (v).] (۱) (قرض، سرمایہ وغیرہ) ڈوبا ہوا (عارضی یا مستقل طور پر) ۔

Frozen asset : (n) (تجارت) منجمد اثاثہ ۔

Frozen limit : (n) (بول چال) قابل اعتراض یاناقابل برداشت معاملہ کی انتہا ۔

Frozenly : (adv.) منجمد ہو کر ؛ انتہائی سرد انداز میں ؛ سردمہری سے دیکھتے یا برتاؤ کرتے ہوئے ؛ بےحس یا بے جوش انداز میں ؛ سرد دلی سے ؛ (امریکا) سختی سے؛ ہٹیلےپن سے؛ سر کشانہ ۔

Frozenness : (n) انجماد ؛ جماؤ ؛ خنک زدگی ؛ یخ بستگی ؛ سرد مہری ؛ بے حسی ؛ بے دلی ؛ سرد دلی ؛ (امریکا) سختی ؛ ہٹیلاپن ؛ سرکشی ۔

Fructed : (a) [L.'fructus'.] (نقابت) (ڈھال کی رنگ کاری میں ایک مخصوص ہلکے رنگ کا) میوہ دار ؛ ثمرور (درخت یا پودا) ۔

Fructescence : (n) موسم باروری ؛ جب سبزیاں اپنے دانے بکھیرتی ہیں ؛ پھل لانے کا موسم ۔

Fructescent : (a) [mod.L.fructescentem.] باروری کا آغازکرنے والا ؛ جس نے ابھی ابھی پھل دینا شروع کیا ھے ۔

Fructiculose : چھوٹی جھاڑی کے مثل ؛ جزو ترکیبی کی حالت میں ۔

Fructidor : (n) [L.fructus] فرانس کے انقلابی کیلنڈر کا بارھواں مہینہ (۱۸/اگست تا ۱٦/ستمبر تک) انقلاب فرانس جو اس ماہ کی اٹھارہ تاریخ (٤/ ستمبر) کو ہوا تھا ۔

(٦) (جمع میں) مصنوعات؛ مالیات ۔ (۷) فائدہ ؛ نفع ؛ استفادہ ؛ مالی منفعت ؛ مالی نفع ؛ سود ؛ مفاد ۔

Feeds on fruit : پھل کھا کر پیٹ بھر تا ھے ۔

The fruits of industry : صنعت و حرفت کے پھل (منافع)۔

Fruit : (v) (۱) پھلنا ؛ پھل لانا ؛ پھل پیدا کرنا ؛ مثمر ھونا ؛ بارور ھونا ؛ بار دار ھونا ؛ ثمرور ھونا ؛ میوہ زا ھونا ؛ حاملہ ھونا ؛ بچہ خیز ھونا ؛ نفع بخش ھونا ؛ نتیجہ خیز ھونا ؛ مفید ھونا؛ سود مند ھونا ۔ (۲) پھل دار بنانا ؛ مثمر کرنا ؛ بار آور کرنا ؛ بار دار کرنا ؛ حاملہ کرنا ؛ نفع بخش بنانا؛ نتیجہ خیز کرنا یا بنانا ؛ مفید یا سودمند بنانا؛ پرورش اورنگہداشت کر کے منزل بار آوری تک پہنچا دینا (ادبی اور مجازی معنوں میں) ۔

Fruit-bat : دیکھو Flying-fox

Fruit-body : (n) سانپ کی چھتری یا سماروغ کا وہ حصہ جس میں تولیدی اجسام (تخمکی) اور انہیں پیدا کرنے والے اعضا ھوتے ہیں ۔

Fruit bud : (n) وہ کلی جس میں حامل زر ھو ؛ وہ کلی جس میں بیضہ دان ھو ۔

Fruit-cake : (n) مٹھائی جس میں پھل ڈالے جاتے ہیں ۔

Fruit clipper : (n) تیز رفتار جہاز جو تازہ پھل لے جاتا ھے ۔

Fruit culture : (n) (نباتیات) ثمر پروری ۔

Fruit dot : (n) (نباتیات) فرنوں کا انبار ہ ؛ چھوٹے بیجو ں کی گھنڈیوں کا گچھا جو فرن کےورق کے پیچھے ھوتا ھے ۔

Fruit dove : (n) میوہ خورفاختہ؛ ایک قسم کی چھوٹی فاختہ، جس کے پر چمک دار رنگین اور پاؤں چمکیلے سرخ یا زرد ھوتے ہیں ، اور جو پھلوں پر بسر کرتی ھے ۔

Fruit fly : (n) ایک قسم کی ننھی سیاہ مکھی جو پھل کے زمانے میں پھل دار درختوں پر کثرت سے پائی جاتی ھے؛ پھل مکھی ؛ میوہ مکھی (باغبانوں کا دیا ھوا نام) ؛ (حیوانیات) پھل مکھی ۔

Fruit frame : (n) جعفری ؛ ٹٹی (جس پر پھل دار بیلیں چڑھائی جاتی ہیں)۔

حالت ۔ (۲) (مجازاً) نفع بخشی ؛ منفعت دہی ؛ نتیجہ خیزی؛ فائدہ مندی؛ افادیت؛ سودمندی ۔

Frug : (n) [Origin unkn.] ایک جدید رقص ۔

Frug : (v) اس جدید انداز میں رقص کرنا ۔

Frugal : (a) [L.'frugalis'.] (۱) محتاط ؛ کفایت شعار ؛ جزرس (خصوصاً کھانے پینے اور اخراجات خانہ داری میں) ۔ (۲) کمی کے ساتھ استعمال کیا گیا یا دیا گیا ۔ (۳) کم خرچ؛ کم لاگت؛ سستا و برخلاف بہت خر چیلا یا قیمتی)۔

Frugality : (a) [L.frugalitatem.] (۱) کفایت شعاری ؛ جزرسی ؛ احتیاط ؛ میانہ روی ؛ کم خرچیلے ؛ کم لاگتی ؛ کم دینے یا استعمال کرنے کی صفت ۔ (۲) کفایت شعاری سے؛ بچائی ھوئی دولت؛ حاصلِ کفایت شعاری ؛ حاصلِ کم خرچی ؛ (نیزجمع میں) کفایت شعارطرزِ زندگی ؛ کفایت شعار یا محتاط رہائش ؛ کم خرچ گذران ؛ محتاط گذربسر ۔

Frugally : (adv.) کفایت شعاری سے ؛ محتاط انداز میں ؛ جزرس طور پر ؛ کم کم ؛ کم خرچ طور پر ۔

Frugiferous : (a) [L.frugifer.] پھل دار ؛ بارور مثمر ؛ ثمرور؛ ثمر دار ؛ پھلوں سے بھرا ھوا ۔

Frugivorous : (a) پھل سے پیٹ بھرنے والا (جانور) ؛ میوہ خور ؛ پھل کھا کر بسر کرنےوالا ؛ (حیوانیات) ثمر خور ۔

Fruit : (n) [L.fructus.] (۱) پھل ؛ ثمر ؛ تازہ میوہ ؛ (عموماً جمع میں) ؛ ترکاریوں کے پھل جنہیں انسان اور حیوان بطور غذا استعمال کرتے ہیں ۔ (۲) ترکاریوں کے ملفوف بیج ؛ کسی پودے یا درخت کا وہ خوردنی حصہ جو بیج اور اپنے ملفوف (خصوصاً جب رسیلا اور گودہ دار ھو مثلاً سیب نارنگی وغیرہ) پر مشتمل ھوتاھے ۔ (۳) کسی پودے یا درخت کابیج جسےباز تولید کا ذریعہ سمجھا جاتا ھے ( خصوصاً بن میں) بیضکوں کا حامل وہ پختہ بقچہء گل جو تخم ریزی یا بیج آنے کی حالت پر پہنچ چکا ھو ؛ نیز بغیر پھول کے پودں کا تخمک (وہ تنہا خانہ جو پودا بن جانے کے قابل ھو جاتا ھے)۔ (٤) بچہ (جانوروں کا) ؛ اولاد ؛ نسل ؛ نیز نطفہ قرار یافتہ ؛ جنین ۔ (٥) نتیجہء عمل ؛ منافع ؛ نتیجہ؛ انجام ؛ حاصل ؛ ماحصل ؛ مادی پیداوار ؛ افزائش؛ اضافہ؛ افزونی؛ ترقی ایزاد ۔

Fruit knife : (n) چاندی کی چھری جس پر زنگ نہیں لگتا (پھل تراشنے کےلئے)۔

Fruit machine : (n) ایک قسم کی جوا کھیلنے کی مشین ؛ قماربازی کی مشین ۔

Fruit mill : (n) شراب کےلئے سیب اور انگور کو پیسنے والی مشین ۔

Fruit of the womb/-body : (n) جسم انسانی یا رحم کے پھل (انجیل کی اصطلاح میں) اولاد ۔

Fruit piece : (n) پھلوں کی تصویر خواہ کشیدہ ہو ، منقش ہو یا تراشیدہ ۔

Fruit pigeon : (n) کبوتروں کی ایک جنس کا نام ۔

Fruit pox : (n) ایک قسم کی بیماری جو سبز ٹماٹروں میں ہوتی ہے اور جس میں گھرے سبز رنگ کے دھبے پڑ جاتے ہیں ۔

Fruit press : (n) پھلوں کو دبا کر ان کے رس نچوڑنے کا آلہ یا مشین ۔

Fruit salad : (n) (۱) فروٹ سلاد ؛ پھلوں کی سلاد ؛ تراش کر ایک ساتھ ملائے ہوئے پھل؛ مختلف پھل جن کو کاٹ کر ایک برتن میں ملا دتیے ہیں اور اکثر بالائی ملاکر کھاتے ہیں ۔(۲) (خدماتی عامیانہ) خدمات کے عوض ملے ہوئے اعزازی فیتوں اور تمغوں کی قطار؛ ترتیب یا ان سے مزّین لباس، پوشاک ۔

Fruit spur : (n) وہ چھوٹی شاخ جس کا بڑھنا پھل لانے والی کلیوں کی نشو و نما کو یقینی بنانے کے لئے روک دیا جاتا ہے (یارُک جاتا ہے)۔

Fruit stalk : (n) پھل دار ڈنٹھل ؛ وہ ڈنٹھل جس میں پھل لگا ہوتا ہے؛ خصوصاً شاخ میوہ ؛ شاخ ثمر دار یا ثمر آور ۔

Fruit sugar : (n) شکر جو پھلوں سےبنائی جاتی ہے ۔

Fruit tree : (n) وہ درخت جو پھل حاصل کرنے کے لئے لگایا جاتا ہے ؛ پھل دار درخت ۔

Fruit wall : (n) وہ دیوار جس پر پھل دار بیلیں چڑھائی جاتی ہیں یا جہاں پودے کو کسی خاص شکل میں اُگا یا جاتا ہے ۔

Fruit worm : (n) (حیوانیات) پھل کیڑا ۔

Fruitage : (n) (۱) پھل اُگنے کا عمل، موسم یا حالت؛ موسم بار آوری ؛ حالت بار آوری ؛ با آوری ۔ (۲) پھل (بہ حیثیت مجموعی)نیزمجازاً ۔(۳)(نباتیات) میوہ جات ؛ پھل پھلاری ۔

Fruitarian : (n) [after vegetarian.] پھل کھانے والا (بطور غذا) میوہ خور ؛ (نیز بطور صفت)۔

Fruitarianism : (n) میوہ خوری ۔

Fruited : (a) بارور ؛ پھل دار؛ مثمر ؛ ثمر ور ؛ بارور ؛ پھلوں سے لدا ہوا ؛ کثیر الاثمار ۔

Fruiter : (n) [F.fruitier .] میوہ فروش ؛ پھل بیچنے والا یا پھلوں کی تجارت کرنے والا ؛ پھل لے جانے والا جہاز؛ پھلنے والے درختوں کی کاشت کرنےوالا ؛ پھل دار درخت ؛ شجر میوہ دار؛ درخت ثمر آور؛ پھل دینے والا درخت؛ پھل پیدا کرنے والا ؛ پھل دار درختوں کی کاشت کرنےوالا ۔

Fruiterer : (n) (۱) پھلوں کا سودا گر؛ پھل بیچنے والا؛ پھلوں کی تجارت کرنے والا ؛ میوہ فروش ۔(۲) پھلوں کی کاشت کرنے والا ؛ پھل اُپجانے والا ۔

Fruiteress : (n) (۱) پھلوں کی سوداگر عورت؛ پھل بیچنے والی ؛ میوہ فروش ۔ (۲) پھلوں کی کاشت کرنے والی۔

Fruitery : (a) پھل (بہ حیثیت مجموعی) ؛ پھلوں کا انبار ؛ بہت سارے پھل ۔

Fruitful : (a) [ME.] (۱) ثمر ور؛ بار دار ؛ بار آور؛ میوہ دار ؛ زرخیز ؛ بار ور ؛ مثمر ؛ پُر ثمر ؛ پھل دار ؛ پھل سے بھرا ہوا؛ بہت زیادہ پھل والا ۔(۲) پیدا کرنے والا ؛ بچے پیدا کرنے والا؛ کثیر التولید ؛ بہت پیدا کرنے والا ؛ جو بانجھ نہ ہو ؛ جو بنجر نہ ہو ۔ (۳) (مجازاً) مفید؛ نافع ؛ پر منفعت ؛ نفع بخش ؛ سود مند ۔ (٤) نتیجہ خیز ؛ نتیجہ بخش ۔(٥) (مٹی وغیرہ) زرخیز؛ بار آور ۔(٦) (بارش وغیرہ) زرخیز بنانے والا ۔ (۷) (نباتیات) مفید؛ بارآور؛ مثمر؛ میوہ خیز ۔

Fruitfully : (adv.) نفع کے ساتھ ؛ فائدہ مندی کے ساتھ ؛ سودمندی کے طور پر ؛ بارداری کے ساتھ ؛ زرخیزی کے طور پر ؛ بار آوری سے ؛ کثیر التولیدی کے ساتھ ؛ نتیجہ بخش طور پر ۔

**Fruitfulness : (n)** نتیجہ خیزی ؛ فائدہ مندی ؛ منفعت ؛ سود مندی ؛ بار آوری ؛ ثمر وری ؛ زرخیزی ؛ نتیجہ خیزی ؛ کثیر التولیدی ۔

**Fruitiness : (n)** پھل کامزا ؛ پھل کی لذت ؛ ثمریت ؛ شیرینی؛ دل کشی؛ خوش گواری؛ خوش ذائقی؛ (عامیانہ) شوریدگی؛ آشفتہ سری؛ سودائی پن؛ بےدماغی ۔

**Fruition : (n) [L.'fruitionem'.]** لطف اندوزی یا استفادہ کا عمل ؛ لطف ؛ لذت ؛ استفادہ ؛ تمتع ؛ جن چیزوں کی خواہش کی گئی ہو ان کا حاصل کرلینا اور ان سے لطف اندوز ہونا؛ امیدوں اور توقعات کا پورا ہونا ؛ حصولِ آرزو ؛ مسرت بخش قبضہ ؛تصرف یا دخل ؛ پُرلطف ملک ۔

**Fruitive : (a) [med.L.'fruitivus'.]** متمتع ؛ لطف اندوز ہونے والا ؛ لذت گیر ؛ حصول آرزو والا ؛ استفادہ کرنے والا؛ لطف اندوزی کی صفت رکھنے والا ۔

**Fruitless : (n)** (۱) پھل نہیں دینےوالا ؛ بے میوہ ؛ بےثمر ؛ بےپھل؛ اُسر ؛ بانجھ ؛ عقیم ؛ بنجر ۔(۲) بےنفع ؛ بیکار ؛ عبث ؛ لاحاصل ؛ بےاثر ؛ خالی؛ فضول ؛ بےنتیجہ؛ بےسود ؛ بےفائدہ؛ غیرمنفعت بخش ؛ بےمنفعت ؛ غیر مفید ؛ غیر نفع بخش ؛ سست ؛ کاہل ؛ بے کار ؛ مہمل ؛ بے سود ۔ (۳) (شخص) نا کامیاب ؛ ناکام ۔

**Fruitlessly : (adv.)** غیر مفید طور پر ؛ بے نتیجہ طور پر ؛ بےفائدہ ؛ لاحاصل ؛ بیکار؛ بے اثر انداز میں ؛ غیرنفع بخش طورپر؛ ناکامی سے؛ ناکام ہوکر ۔

**Fruitlessness : (n)** بے اثری ؛ بے ثمری ؛ بیکاری ؛ لاحاصلی ؛ بے افادیت ؛ غیر نفع بخش ؛ سستی ؛ کاہلی ؛ ناکامی ۔

**Fruitlet : (n)** (نباتیات) نواچہ ؛ سنگ برچہ ؛ ثمرچہ ؛ میوہ٭ کوچك ؛ چھوٹا سا پھل ۔

**Fruits of the earth :** نباتاتی پیداوار جو عموماً کھائی جاتی ہے ۔

**Fruity : (a)** (۱) پھل کے متعلق ؛ پھل کا ؛ پھل کے مثل ؛ پھل کےمانند؛ میوہ نما؛ ثمرآسا؛ ثمری ۔(۲) (شراب) انگور مزہ ؛ خوش ذائقہ ۔ (۳) اچھی قسم کا ؛ انتہائی موثر ؛ پُر اثر ؛ دل چسپ یا قابل لطف اندوزی ؛ رس دار ؛ رسیلا ؛ دل کش ۔ (٤) انتہائی شیریں ؛ جذباتی ؛ تاثراتی ؛ شربتی ۔ (٥) (عامیانہ) دیوانہ ؛ آشفتہ ؛ شوریدہ ؛ سودائی ؛بے دماغ ؛ جس کا ذہنی توازن درست نہ ہو ۔(٦) بول چال ؛ ظریف ؛ بذلہ سنج ؛ پر مزاح ؛ افترا پرداز ۔ (۷) ہم جنسوں سے رغبت رکھنے والا ۔

**Frumentaceous : (a) [late L.frumentaceus+-ous.]** گیہوں یا دوسرے اناجوں کی مثل یا اُن کی فطرت کا ؛ گندمی؛ مثل گندم؛ (نباتیات)حُبوباتی؛ گندمی ۔

**Frumentarious : (a) [L. frumentarius+ous.]** (شاذ) غلّہ جات کا یا اُن سے متعلق ؛ حُبوبی ۔

**Frumentation : (n)[L.'frumentationem'.]** (قدیم روما) غلّےیا اناج کا عوامی عطیہ ۔

**Frumenty/Frumety : (n) [ME.'frumentu'.]** بغیر بھوسی کے گیہوں جو دودھ میں اُبالے جاتے ہیں اور جن میں لونگ اور شکر ملا کر کھاتے ہیں ؛ ایك قسم کی مٹھائی ؛ دلیا ۔

**Frump : (n) [Origin unkn.]** (۱) (شاذ) پرانی وضع کی عورت بد قطع لباس پہنے ہوئے ؛ (مردوں کے) ۔ (۲) (بول چال) (جمع) آزردگی؛ خفگی؛ اُداسی؛ روٹھنے کا عمل ؛ ناسازگاری ۔

**Frump : (v)** مضحکہ اُڑانا ؛ تمسخر کرنا ؛ طنز کرنا ؛ ہنسی اڑانا ؛ فقرے کسنا ؛ طعنے دینا ؛ تحقیر کرنا ؛ استہزا کرنا ؛ توہین کرنا ۔

**Frumper : (n)** مضحکہ اُڑانےوالا؛ آوازہ کسنےوالا؛ طعنہ زن ؛ تمسخر کرنے والا ؛ توہین کرنے والا ۔

**Frumpish : (a)** (۱) پرانی وضع کا ؛ بد قطع ؛ مضحکہ خیز ؛ تمسخر انگیز ۔(۲) (عام محاورے میں) چڑ چڑا ؛ بد مزاج ؛ ترش رو ۔

**Frumpy : (a)** چڑ چڑا ؛ بد مزاج ؛ ترش رو ؛ نیز بد قطع ؛ بدلباس ؛ بد وضع پوشاك والی (عورت) ۔

**Frush : (n) [OF.fruis,'frois'.]** ٹکڑے ؛ ریزے ؛ کرچیاں ؛ پارے ؛ پُرزے ؛ ناتراشیدہ ٹکڑے ۔

**Frush : (n) [Origin unkn.]** (بول چال) گھوڑے کے سُم کے بیچ ایك نرم لچکدار (سینگ جیسا) مادہ ؛ نیز قلاع جو گھوڑے کے سُم کے بیچ میں ہو جاتا ہے ۔

**Frush : (a) [Sc.]** (۱)(اسکاٹستانی اور بول چال) قابل شکست؛ ٹوٹنے والا ؛ پھوٹك ؛ کڑا ؛ بےلوچ ؛ خشك ؛ یابس ؛ نازك ؛ کم زور ؛ جلد خراب ہو جانے یا آسا نی سے ٹوٹ جانے والا ۔(۲) نرم ؛ بودا ؛ جو مضبوط نہ ہو ؛ ناپائدار ۔

Frush : (v) [OF.'fruissier'.] (تاریخ) (تیروں میں لگے پروں کو) سیدھا کرنا ؛ سلجھانا ؛ درست کرنا ۔

Frustative : (a) محروم کن ؛ مایوس کن؛ نااُمید کردینے والا؛ مانع ہونے والا ؛ مزاج والا ؛ روکنے والا ؛ ہمت پست کردینے والا ؛ ہرادینے والا ؛ مات دینے والا ؛ شکست دینے والا ؛ باطل کر دینے والا ؛ توڑ دینے والا ۔

Frustrate : (a)[L'frustratus'.] (۱) محروم ؛ مفلس ؛بےنصیب ؛ خالی (شاذ) ۔ (۲) بے اثر ؛ ناکام ؛ بےنتیجه ؛ بےتاثیر ؛ ٹوٹا ہوا ؛ کالعدم کیا ہوا ۔ (۳) (اُمید) بھولی ہوئی ؛ چھوڑی ہوئی ؛ باطل ؛ شکسته ؛ ٹوٹی ہوئی یاتو بیکار ؛ بےنتیجه ؛ لاحاصل ۔ (طب) ناکام ؛ خنثیٰ ؛ ناکام انقباض ۔

Frustrate : (v) [L.f.'frustra'.] (۱) محروم کرنا؛ روکنا؛ توڑنا ؛ توڑ کرنا ؛ ہرانا؛ شکست دینا ؛ مایوس کرنا ؛ رائیگاں کرنا ؛ نا اُمید کرنا؛ ناکام کرنا ؛ بے اثر کرنا (شاذ) ۔ (۲) بے اثر کرنا ؛ اثر کو باطل کر دینا (مخالف اثر کے ذریعه) دفعیه یا توڑ ؛ سد باب یا روک تھام کرنا؛ مزاحمت کرنا ؛ کاٹ کرنا (تریاق وغیرہ یا کسی مخالف عمل سے) اثر کم کرنا ؛ نرم کر دینا؛ معتدل کرنا ؛ باطل کر دینا ؛ موقوف کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ توڑ دینا ۔ (۳) بے کار کر دینا ؛ بے سود یا بے فائدہ بنا دینا ؛ مات کرنا ؛ ہرانا ؛ شکست دینا ؛ پسپا کر دینا ۔

Frustration : (n) [L.frustrationem.] محرومی ؛ شکست ؛ پسپائی ؛ ہار؛ ناکامی؛ رکاوٹ ؛ روک؛ مایوسی؛ مفلسی ؛ بے نوائی ؛ محتاجی ؛ نا اُمیدی ؛ یاس ؛ (سماجیات) محرومیت ؛ (فلسفه) احساس نامرادی۔

Group frustration : (سماجیات) گروہی محرومیت ۔

Frustration-aggression theory : (n) (فلسفه، تعلیمات) نظریهٔ نامرادی و جارحیت ۔

Frustration tolerance : (فلسفه ، تعلیمات) برداشت نامرادی۔

Frustule : (n) [late L.frustulum'.] ایک نہایت باریک آبی پودے (جو صرف خردبیں سےنظر آتا ہے) کا خول صوف البحر (ڈائیاٹم Diatom) ؛ دو صمامی یا دو صدفی خول یا صدف اور جو کچھ اُس کے اندر ہوتا ہے ؛ (نباتیات) کائی خول ۔

Frustulose : (a) (نباتیات) کائی خول دار ؛ ریزہ دار ۔

Frustum : (n) [L.] (۱) مخروطی ؛ ناقص ۔ (۲) (عموماً) حصه ؛ ٹکڑا ؛ پارہ ؛ پرزہ (شاذ) ۔ (۳) (ہندسه) مقطوع ؛ مخروط مقطوع ؛ ہرم مقطوع ۔

Frutage : Fruitage کی متروک شکل ۔

Frutescence : (n) جھاڑی کی شکل یا اُس کی خاصیت ؛ جھاڑی نما ہونے کی حالت یا خاصیت۔

Frutescent : (a) (نباتیات) جھاڑی کی خاصیت کا ؛ جھاڑی نما ؛ جھاڑی نما بن جانے والا ؛ جھاڑی کی طرح ہو جانے والا ؛ جھاڑی کی شکل یا خاصیت کا ۔

Frutex : (n) [L.] (نباتیات) جھاڑی ؛ جھاڑ ؛ چھوٹا درخت یا پودا؛ بوٹا؛ وہ پودا جس کا تنا درخت جیساہو لیکن قد بوٹا (درخت سے چھوٹا) ہو ۔

Fruticose : (a) [L.'fruticosus'.] (۱) جھاڑی نما (دھاتیں یا جمادات) جو ظاہری شکل میں جھاڑ نما ہوں ۔ (۲) جھاڑی کی خاصیت کا ؛ چوبی ؛ ڈنٹھلوں والا ۔

Fruticous : دیکھو Fruticose

Fruticulose : (a) دیکھو Fructiculose

Fruticulus : (نباتیات) جھاڑچی ۔

Frutify : (v) (مہمل لفظ) ایک مضحکه خیز فاش غلطی جو جاہلوں سے ہوتی ہے ؛ اس کے معنی Fructify کے ساتھ خلط ملط ہو گئے ہیں ۔

Fry : (n) [ON. frib, freb,froe'.] (۱) (انسان کا) بچه ؛ کسی شخص کے بچے یا اُس کا گھرانه ؛ (شاذ) بچه ۔ (۲) مچھلیوں کے بچے انڈوں سےنکلنے کےبعد ؛ (خاص کر) سالمن مچھلی جو اپنی عمر کے دو سال پورے کرلے ۔ (۳) مادہ مچھلی کے بیضه دان میں انڈوں کاگچھا؛ بعض دوسرے جانوروں اور چھوٹی جنس کی مچھلیوں کے بچے جو بڑی تعداد میں پیدا ہوتے ہیں (مثلاً شہد کی مکھیاں اور مینڈک) ؛ (حیوانیات) ماہیچه ۔ (٤) کم سن اور غیر اہم افراد ؛ چھوٹےلوگ ؛ حقیر اشخاص ؛ بےجان چیزوں کا تودہ ؛ انبار ۔

Fry : (n) [f. fry v.] (۱) تلا ہوا گوشت ۔ (۲) جانوروں کے جسم کےاکثر حصے جو عموماً تل کر کھائے جاتےہیں ۔ (۳) تل کر بنائی ہوئی غذا یا کھانا؛ تلی ہوئی غذا ۔

I have other fish to fry : میرے درپیش دو سرا زیادہ اہم کام ہے ۔

**Small fry :** چھوٹے اور حقیر جاندار ؛ بچے وغیرہ ۔

**Fry : (v) [L.'frigere'.]** (۱) چربی میں تلنا ؛ تلنا ؛ کسی اُبلتے برتن میں روغن کےساتھ آگ پرپکانا۔(۲) (شاذ) تلا جانا؛ چربی یا روغن میں تلا جانا یا پکایا جانا ۔

**To fry a faggot :** (۱) ایک ہی وقت میں بہت سارے کام لے بیٹھنا ۔(۲) بیکارچیزوں کےپیچھےروپیہ اوروقت برباد کرنا؛ گوشتھے میں گھی سکھانا ۔

**To fry in one's own grease :** اپنے آپ کو زندہ جلانا ؛ (مجازاً) اپنے کئے کی سزا پانا ؛ اپنی حماقت کے تکلیف دہ نتائج بھگتنا ۔

**Fryer/Frier : (n)** (۱) مچھلی تلنے والا ؛ مچھلی تلنے کا برتن ؛ روغن میں پکانے والا ۔(۲) (جمع) تلی جانے والی مچھلیاں ۔

**Frying : (n)** تلنے کا عمل ؛ تلنے والا ؛ تڑتڑاہٹ ۔

**Frying-pan : (n) [ME.]** لمبے دستے والا ایک کھُلا برتن جو عموماً لوہے یا الونیم کا ہوتا ہے اور جس میں چیزیں تلی جاتی ہیں ؛ تابہ ؛ ماہی تابہ ؛ کڑھائی ؛ تلنے کا برتن ۔

**From frying -pan in to fire :** کڑھائی سے نکل کر آگ میں ؛ ایک مصیبت (شکل ، بلا) سے نکل کر بدترمصیبت میں مبتلا ہوجانا ؛ آسمان سے گرا کھجور میں اٹکا ۔

**Fuage : (n)** Feuage کا متبادل ؛ چولہا ٹیکس ؛ چولہے یا چمنی کا ٹیکس۔

**Fub :** Fov (v) کا متبادل ۔

**Fubly : (a)** ناٹا اورموٹا ؛ چوکھونٹا ؛ چوکور ؛ پست قد اور مضبوط ۔

**Fubsy : (a) [f. Fub(s+-y).]** دیکھو Fubly

**Fucaceous : (a) [mod.L. 'fucsceae'.]** فوکیسیا گروپ کی سمندری گھاسوں کا یا ان سے متعلق ۔

**Fuchsia : (n) [mod.L. f. Leonlard Fuchs (16th c.)]** ایک جھاڑی نماپودا جس کے پھول گچھے کی طرح لٹکتےہیں؛ زمین کی جھکے ہوئے پھولوں والی و آرائشی جھاڑوں کی ایک قسم ؛ اس قسم کا پودا ؛ نیز توصیفی معنوں میں؛ گل گوشوارہ ؛ گل آویز ؛ فیوشا ۔

**Fuchsine : (n)** ایک قسم کا نمک جسے پانی میں ملانے سے ایک گہرا سرخ سیّال رنگ تیار ہوتا ہےجو رنگنے کے کام آتا ہے ۔

**Fucivorous : (a) [L.'fucus±-vorus'.]** بحری گھاس کھا کر بسر کرنے والا ؛ (حیوانیات) کائی خور ۔

**Fuck : (v)[Origin unkn.]** (بازاری) (کسی کے ساتھ) ہم بستر ہونا؛ مباشر ہونا ؛ جفت کرنا ؛ ہم بستری کرنا ؛ مباشرت کرنا؛ جفتی کرنا ؛ جماع کرنا ؛ مجامعت کرنا ؛ (کسی کو) ہم بستر کرنا ؛ مباشرت کرنا ۔

**Fucoid : (a)** (۱) سمندری گھاسوں کا یا اُن سے مشابہ ۔ (۲) ایسی سمندری گھاسوں کے ارتسامات یعنی اُن کے مماثل نشانات ( سے متصف رکھنے والا) ؛ (نباتیات) سوار نما ۔

**Fucoid : (n)** (۱) Fucacese گروپ کی بحری گھاس ۔(۲) ان گھاسوں کے مشابہ کوئی متحجر سمندری پودا ۔

**Fucoidal : (a)** بحری گھاسوں کے ارتسامات یا ان سے مشابہ نشانات سے متصف ۔

**Fucus : (n)** سمندر کی ایک گھاس جس کی پتیاں چپٹی اور چمڑے کی طرح ہوتی ہیں ؛ (نباتیات) عشب البحر ؛ خس بحری ۔

**Fud : (n) [Origin unkn.]** (۱) (اسکاٹستانی اور بول چال) کولہا ؛ پٹھا ؛ سرین ؛ چوتڑ ۔(۲) خرگوش کی دُم ۔ (۳) (اون بافی) اون کی چھاتن ۔

**Fudder : (n) [Ger.'fuder'.]** (شراب کا) بڑا پیپا جو پہلے بطور پیمانہ رائج تھا ؛ (شراب کے دو سو باون (۲۵۲) گیلن کے برابر) ؛ حوض یا ٹب جس میں شراب کا خمیر اُٹھایا جاتا ہے ۔

**Fuddle : (n)** (۱) (عامیانہ اور سوقیانہ) مےخواری کا ایک دور ۔ (۲) نشہ ؛ حالت نشہ ؛ انتشار حواس ۔ (۳) سر شاری ؛ مدہوش ؛ مخموری ؛ سُکر ؛ متوالاپن ؛ بد مستی ۔(٤) حالت نشہ ؛ حالت سرشاری ؛ حالتِ کیف و مستی ۔

**On the fuddle :** مےخواری کا ایک دور ؛ وہ حالت جبکہ مسلسل کوئی شخص پیتا رہے ۔

**Fuddle : (v) [Origin unkn.]** (۱) شراب کا دور چلانا ؛ شراب پینا؛ مئےنوشی کرنا؛ بہت تیز شراب کا عادی

ہونا؛ بلا نوش ہونا ؛ مزے لے لے کر شراب کے جام پر جام چڑھانا ؛ پی کر دھت ہونا ؛ برابر پئے جانا ۔(۲) شراب پلا کر ابتر کر دینا ؛ ابتر کر دینا ؛ بد حواس کر دینا ؛ مخمور کرنا ؛ مست کرنا(شراب پلاکر) ۔(۳) (مجازاً) مدہوش کر دینا؛ مخبوط کر دینا ؛ دماغ مختل کر دینا ؛ درہم برہم کر دینا ؛ بےترتیب یا گڈمڈ کر دینا ؛ پریشان کرنا ؛ خلط مبحث کر دینا ؛ بد مست کر دینا ؛ نشے میں لانا؛ مست یا بیخود کر دینا ؛ والہانہ جوش پیدا کرنا ۔

**Fuddler : (n)** بلا نوش ؛ بہت تیز شراب کاعادی ؛ تیز شراب کثرت سے پینے والا ۔

**Fuddy-duddy : (n) [Origin unkn.]** (عامیانہ) پرانی وضع کا شخص ؛ پرانے فیشن کا آدمی ؛ ایک بیکار؛ بےاثر قدامت پسند شخص ؛ پرانے خیالات اور طرز کا آدمی ؛ ایسا آدمی جو زمانۂ موجودہ کے خیالات اور طریقوں سے مانوس نہ ہو (بہت پیچھے ہو) نیز توصیفاً یا بطور صفت ۔

**Fudge : (n) [Origin unkn.]** (۱) لغویت ؛ بے معنی باتیں ؛ بکواس ؛ گپ ؛ فضول گفتگو ؛ بیہودہ گفتگو ؛ حماقت ؛ لایعنی باتیں ؛ مہمل یا فضول چیز ؛ ذلیل یا قابل نفرت بات ۔(۲) سازش ؛ گھڑا ہوا قصہ؛ بناوٹی کہانی ؛ دروغ بافی؛ حیلہ گری ؛ فریب ؛ دغا ؛ غلط بیانی ؛ مکر ؛ مکاری ۔ (۳) کسی اخبار کی «مزید خبر» جو لمحہ آخر میں شامل صفحہ کی گئی ہو ؛ آخرین ۔ (٤) دودھ ، چینی ، چاکلیٹ وغیرہ سے بنی ہوئی نرم دانہ دار مٹھائی ۔

**Fudge : (interj.)** واہیات ؛ مہمل ؛ لغویات ؛ مہملات ؛ لایعنی ؛ فضول ؛ بکواس ۔

**Piece of fudging :** فریب کاری ؛ حیلہ گری ۔

**Fudge : (n)** جوڑ ؛ ملاوٹ ؛ پیوند کاری ۔

**Fudge : (v) [Origin doubtful.]** (۱) بھونڈے پن سے ملانا یا جوڑنا ؛ بےتکی پیوند کاری کرنا ۔(۲) جوڑنا ؛ ملانا ؛ پیوند لگانا ؛ بے ڈھنگے طور سے پیوند لگانا ؛ بد دیانتی، بے ایمانی سے شامل کرنا ؛ منافقانہ ساتھ دینا ؛ لیپ پوت کر قابل قبول بنانا ؛ جوڑ جاڑ کر تیار کرنا ؛ فرضی حساب تیار کر دینا ؛ جعلی بنانا ؛ فرضی کھاتے تیار کرنا ؛ ملونی کرنا ؛ بلا اجازت یا دھوکا یا چالاکی سے آمیزش کر دینا ؛ (کوئی بُری خبر) ناقص اور خراب چیز کو اچھی چیز بتاکر دینا؛ اسی طرح دھوکا دینا ؛ نقلی چیز تھوپنا ۔ (۳) توقع پر پورا اُترنا ؛ حسب توقع ہونا ؛ مراد بر آنا؛ بچ کر نکل آنا ؛ بچ نکلنا ؛ الگ ہونا ؛ نیز باہر نکل آنا ۔(٤) کہانی جوڑنا ؛ لغو یا بیہودہ گفتگو کرنا ؛ لایعنی بنانا ؛ قصہ گھڑنا ؛ اس قسم کی ترکیبیں اختیار کرنا ؛ بکواس کرنا (عامیانہ) جھوٹ بولنا ؛ دروغ بافی کرنا ؛ جھوٹی خبریں پہنچانا ۔

**To fudge a day's work :** روز مرّہ کے تجربے پر مبنی قاعدے سے جہاز کے مقام کو دریافت کرنا ۔

**Fuel : (n) [L.'focalia'.]** (۱) ایندھن ؛ جلاون ؛ سوخت ؛ آگ ؛ جلانے کا سامان ؛ جلانے کی لکڑی ؛ کوئلہ سوخت ؛ دھماکوں کے لئے آتش گیر مادے ۔ (۲) (مجازاً) جذبات کو بر انگیختہ اور مشتعل کرنے والی چیز ؛ غیظ اور یا اشتعال انگیز بات ؛ انگیزۂ خشم ۔ (۳) (a کے ساتھ ، جمع میں) ایک قسم کا جلاون ۔ (٤) مواد غذائی ؛ غذا؛ خوراک ؛ تغذیہ ؛ اغذیہ ؛ جسے جذب یا ہضم کر کے جسم میں توانائی پیدا کرتا ہے ۔ (٥) ایٹمی توانائی پیدا کرنے والی چیزیں ؛ نیوکلیائی ریکٹر میں استعمال ہونے والی انشقاق پذیر شے ۔ (٦) تقویت ؛ تجدید قویٰ ؛ تقویت رسانی ؛ کمک رسانی ؛ تجدید نبرو ۔ (کیمیا) وقود ؛ ایندھن ۔ (۷) (نیو کلیائی سائنس) ایک قسم کا مادہ جو نیوکلیائی ری ایکٹر میں منبع توانائی یا ذریعۂ توانائی کے طورپر استعمال کیاجاتا ہے؛ وہ مادہ جو کسی خودگیر مسلسل ردعمل کا معاون ہوسکتا ہو ۔

**Mineral fuel :** (کیمیا) معدنی ایندھن ۔

**Fuel : (v) [f.prec. n.]** (۱) آگ کو ایندھن دینا ؛ بھڑکانا ؛ آگ میں ایندھن جھونکنا ؛ ایندھن کرنا؛ آگ بہم پہنچانا (ادبی اور مجازی) ؛ آگ فراہم کرنا ؛ ایندھن تیار کرنا ۔ (۲) ایندھن لینا ؛ ایندھن پانا ؛ تیل ، کوئلہ وغیرہ لینا ۔ (۳) تقویت پہنچانا ؛ دستگیری کرنا ؛ سنبھالے رکھنا ؛ کفیل ہونا ؛ پرورش کرنا ؛ کفالت کرنا ؛ ممد ہونا؛ محرک ہونا؛ ابھارنا؛ اکسانا؛ تیز کرنا؛ جان ڈالنا ؛ متہیج کرنا ۔

**Fuel cycles : (n)** دورات وُقود ۔

**Fuel-economizer : (n)** انجن یا بھٹی میں ایندھن بچانے کی کی ایک ترکیب یا آلہ ۔

**Fuel gas : (n)** ایندھن کی طرح استعمال ہونے والی گیس ۔

Fuel oil : (n) (کیمیا) ایندھن کا تیل ؛ سوختنی تیل ؛ فیول آئل ۔

Fuel tank : (n) تیل کی ٹنکی ؛ فیول ٹنکی ۔

Fuel technology : (n) (کیمیا) ایندھن کی ٹکنالوجی ۔

Fueller : (n) (اب شاذ) آگ کے لئے ایندھن مہیا کرنے والا ؛ ایندھن دینے والا (نیز مجازاً) ۔

Fuff : (n) (۱) (خاص کر اسکاٹستانی) ہوا کاجھونکا ؛ تیز ہوا کا جھونکا ؛ ہوا کا جھکڑ ۔ (۲) بلی کی پھنکار ؛ ہلکا سا جھونکا ؛ سانس ؛ دم ؛ کش ۔ (۳) ہلکا جھونکا ؛ ہلکا سا دھماکہ ؛ بھاپ ؛ دھونی ؛ بخارات ؛ خوشبو یا بدبودار تبخیر ؛ باہر کا سانس ؛ بھاپ ؛ بھپکا ؛ فاسد یا زہریلے بخارات (جن کی نسبت خیال ھے کہ معدے سے دماغ کی طرف اٹھتے ہیں) ؛ پانی کےبخارات؛ تیزابوں کے ابخارات یا بھاپ ۔

Fuff : (v) [echoic.] (۱) (اسکاٹستانی اور بول چال) پھونک مارنا؛ پھونکنا؛ دھواں اڑانا؛ دھواں یا ہوا نکالنا ؛ ہانپنا ؛ سانس چڑھنا ؛ سانس پھولنا ؛ دم چڑھنا ؛ بے دم کر دینا ؛ پھلانا ۔ (۲) (بلی یا شیر وغیرہ کا) پھنکار مارنا؛ غرانا؛ غرغرانا ۔ (۳) (تمباکو کی نلی) پھونکنا ؛ دھواں اڑانا یا خارج کرنا ۔

Fuffy : (a) (۱) (اسکاٹستانی اور بول چال) سبک اور نرم ؛ ہلکا اورملائم ۔ (۲) غصے میں بھرا ہوا ؛ جھلایا ہوا ؛ خفا ؛ جھونکا دار ؛ ہوا کے بلبلے چھوڑنے والا ؛ کھدبد کرنے والا ؛ جوش بھرا ۔

Fug : (n) [Etym. obsc.] کمرے میں اُمس ؛ گھٹن ؛ کثافت ؛ بند اور بد بو دار ہونا ؛ کونوں میں جمع شدہ جالے اور گرد ؛ دم گھٹتا ہوا ماحول ؛ نامطبوع ہوا ۔

Fug : (v) کمرے میں اُمس کا ٹھہرنا ؛ گھٹن ہونا؛ بدبو کرنا ؛ متعفن کرنا ؛ بدبو ہونا ۔

Fugacious : (a) [L.fugaci-, fugak.] (۱) عارضی ؛ فانی ؛ ناپائدار؛ چندروزہ؛ جلد گزرنے والا ۔ (۲) کافور ہوجانے والا ؛ جلد مٹنےوالی ؛ نہ معلوم طریقے پر ہوا ہوجانے والا ۔ (۳) جو مشکل سے قبضہ میں رکھا جاسکے؛ پکڑا جاسکے، یا روکا جاسکے؛ سریع الزوال ؛ جلد پژمردہ ہونے والا ؛ بخار بن کر اُڑجانے والا ؛ طیار ؛ (نباتیات اور حیوانیات) جلد گرنے والا ؛ زود ریز ؛ جلد سوکھنے والا ؛ پہلے مرجھا جانے والا ؛ پہلے کمہلانے والا ؛ جلد چھوڑ دینے والا ؛ جلد نکال دینے والا ؛ جلد دور کرنے والا ؛ زود فنا ؛ فنا پذیر ۔

Fugaciously : (adv.) عارضی طور پر ؛ ناپائداری کے ساتھ ؛ فنا کے طور پر؛ سریع الزوال انداز میں ؛ جلد مٹتےہوئے؛ کافورہوتے ہوئے؛ فناپذیرطور پر ۔

Fugaciousness : (n) ناپائداری ؛ فنا ؛ فنا پذیری ؛ سریع الزوالی ؛ زود ریزی ۔

Fugacity : (n) [f.as prec.] عارضی پن ؛ زود گذری ؛ فراری ؛

Fugacity : (n) [f. as prec.] عارضی ؛ فانی ؛ ناپائدار ؛ چندروزہ ہونے کی صفت ؛ عدم استحکام ؛ بےثباتی ؛ ناپائداری ؛ بے استقلالی ؛ تلوّن ؛ سیماب وشی ؛ شوخی ؛ طیاری ؛ فوراً بخار بن کر اُڑجانے کی خاصیت ؛ (کیمیا) فراریّت ۔

Fugal : (a) [f.Fugue+-al.] (۱) (موسیقی) کثیر الصوتانہ ؛ (نغمہ نگاری) نغمہ نگاری کا یا اُس کی صفت اور خصوصیت کا ۔ (۲) (طب) (دماغی) ازخودرفتگی کا یا اس سے متعلق ازخودرفتہ ۔

Fugally : (adv.) کثیر الصوتانہ طریقے سے ۔

Fugato : (adv.) [It. 'fugato'.] کثیر الصوتانہ (نغمہ نگاری) طریقے سے (لیکن پوری نغمہ نگاری کی شکل میں نہیں) ۔

Fugato : (n) اس اسٹائل میں ترتیب دی ہوئی موسیقی ۔

Fuge : (suffix.) (لاحقہ) بمعنی بھگا دینا ؛ بھاگنے پر مجبور کر دینا؛ دافع ؛ گریز ۔

Fuggy : (a) بدبودار ؛ متعفن ؛ جالے اورگرد بھرا ہوا ؛ بند اور دم گھٹتا ہوا ۔

Fugie : (n) [Origin unkn.] (اسکاٹستانی اب تاریخ) نہ لڑنے والا مرغا؛ مقابلے سے بھاگ جانےوالا مرغا؛ بھگیڑو ؛ فراری ؛ مفرور ؛ بھاگا ہوا؛ (لہذا بزدل ، ڈرپوک)۔

Fugie-warrant : (n) قرض دار کے خلاف جاری کیا گیا وارنٹ (جو اس حلفیہ اطلاع پر جاری کیا جاتا ھے کہ مقروض بھاگنا چاہتا ھے)۔

Fugitive : (n) (۱) خطرے ، دشمن ، انصاف یا اپنے آقا سے بھاگنے والا ۔ (۲) جگہ بہ جگہ مارا مارا پھرنے والا ؛ آوارہ گرد ؛ خانہ بدوش ؛ سرگرداں ؛

Fugue : (n) [L.'fuga'.] (موسیقی) نغمہ نگاری (کثیرالصوت نغمہ) کی ایک قسم؛ (موسیقی) مکالمی نغمہ نگاری ؛ فراریہ ؛ کثیر الصوت نغمہ جو ایک یا زیادہ موضوعات یا خیالات پر ترکیب دیاگیا ہو؛ (طب) فرار؛ (طب دماغی) ازخودرفتگی۔

Double fugue : دو موضوعات پر ترکیب دیا ہوا نغمہ جس میں دونوں موضوعات ساتھ۔ساتھ شروع ہوتے ہیں۔

Fugue : (v) کثیر الصوت نغمہ ترکیب دینا یا انجام دینا۔

Fuguist : (a) ایک یا زیادہ موضوعات یا خیالات پر مبنی کثیر الصوت نغمے کو ترتیب دینے والا۔

Fuhrer/Fuehrer : (n) [G.] جرمنی کے حکمراں کی حیثیت سے اڈالف ہٹلر کے اختیار کئے ہوئے خطاب (Fuhrer und Reichskanzler) کا ایک جزو۔

-ful : (اصل میں Full تھا)۔(۱) (لاحقہ) جب مفہوم بھرا ہوا یا مملو ہو مثلاً "beautiful" خوب صورتی سے مملو ؛ خوب صورت؛ حسین۔(۲) جب یہ لاحقہ افعال کے ساتھ ملتا ہے تو "مائل بہ لائق" یا عادی کے معنی دیتا ہے اردو میں کبھی کبھی اس کی جگہ "ناک" بطور لاحقہ استعمال ہوتا ہے مثلاً mourn ful بہ معنی غم ناک ، اندوہناک۔ (۳) جب خصوصیات اور خاصیت کی طرف اشارہ ہو مثلاً Direful خطرناک ، خوفناک۔ (٤) جب مقدار یا تعداد کی طرف اشارہ کیا جائے مثلاً "Cupsful" پیالہ بھر 'hand ful' مٹھی بھر ؛ قلیل۔

Fulcra : Fulcrum کی جمع۔

Fulcraceous : (a) f.Fulcrum+-Aceous.] (نباتیات) پودوں کے فلسوں یا گوشکوں کا یا اُن سے متعلق۔

Fulcrate : (a) (نباتیات) ورقہ دار ؛ فلس دار ؛ گوشک دار ؛ لاحقہ دار؛ فلسوں یا گوشکوں سے تقویت یا سہارا دیا ہوا۔

Fulcre : Fulcrum کا مبتادل۔

Fulcrum : (n) [L.] (۱) نصاب ؛ ٹیک ؛ چوٹی۔(۲) وہ نوک جس پر کمانی رکھی جاتی ہے جس پر وہ گھومتی ہے یا جو اس کو سنبھالتی ہے۔(۳) وہ ذریعہ جس سے اثر ڈالا جائے۔(٤) (نباتیات) درخت یا پودے کے لاحقات مثلاً ورقہ ، فلس ، گوشک وغیرہ ؛ لاحقہ۔(٥) (ماہیات) (جمع) صاف اور

آوارہ ؛ جہاں گشت ؛ نیز اس طرح پھرنے والے چھوٹے جانور۔(۳) تارك الوطن ؛ پناہ گیر ؛ ملك بدر؛ دیس نکالا۔(٤) بھاگنے والا یا گرفت سے نکل جانے والی چیز ؛ بے قابو چیز ، جو قبضہ میں نہ رہ سکے ؛ پرّاں یا آنی جانی شے ؛ وقتی اور عارضی دل چسپی کی چیز۔ (٥) رنگائی کا ایك ہلکا رنگ ؛ اُس رنگ سے رنگی ہوئی کوئی چیز؛ عارضی ؛ پرّاں (قانون) مفرور (سیاسیت) پناہ گیر۔

Fugitive : (a) [L.'fugitivus'.] (۱) مفرور ؛ گریز پا ، ناپائدار؛ بھاگتا ہوا؛ مائل بہ فرار؛ اڑتا ہوا؛ رواں ؛ پرّاں؛ عارضی۔(۲) جلد پژمردہ ہوجانے والا ؛ جس کا رنگ جلد اُڑجائے ؛ یك روزہ ؛ چندروزہ؛ سریع الزوال ۔(۳) (شاذ) بھاپ بن کر اڑجانے والا ؛ طیّار ۔(٤) جابجا پھرنے والا؛ خانہ بدوش؛ سیلانی ؛ سرگرداں ؛ آوارہ گرد ؛ مارامارا پھرنےوالا ۔ (٥) (ترکیبی) (کبھی کبھی انشاء پردازوں کی) وقتی؛ عارضی ؛ بے ثبات ؛ حسب موقع۔

Fugitive from justice : (n) فراری مجرم ؛ جو سزا سے بھاگتا ہو ؛ (تاریخ) مفرور ؛ بھاگا ہوا۔

Fugitive soldier : (n) (تاریخ) مفرور سپاہی۔

Fugitive warrant : (n) فراری مجرم کا پروانۂ گرفتاری۔

Fugitively : (adv.) مفرورانہ انداز میں ؛ فراری کی طرح ؛ آوارہ گردی سے۔

Fugitiveness : (n) فرار ؛ فراریت ؛ پریدگی ؛ گریز پائی ؛ ناپائداری ؛ آوارہ گردی ؛ خانہ بدوشی ؛ سرگردانی ؛ جہاں گردی۔

Fugitivism : (n) خانہ بدوشی ؛ آوارہ گردی ؛ جہاں گردی ؛ فراریت ؛ حالت فرار ؛ پریدگی ؛ ناپائداری۔

Fugle : (v) [f.fugle man.] پلٹن کے سامنے کھڑے ہو کر خود قواعد کر کے سپاہیوں کو قواعد کرانا یا سکھانا ؛ رہنما یا ہادی کی حیثیت سے کام کرنا ؛ ہدایت کاری کرنا؛ اشارے کرنا؛ اشاروں کے ذریعہ ہدایت دینا یا رہنمائی کرنا (ادبی اور مجازی)۔

Fugle man : (n) [Ger.'flugelmann'.] (۱) وہ سپاہی جو پلٹن کے سامنے کھڑا ہو کرخود قواعد کر کے سپاہیوں کو قواعد کرائے یا بتائے۔(۲) منتظم؛ لیڈر ؛ رہنما ؛ نمائندہ۔

چمکیلے فلسوں والی بیشتر مچھلیوں کے پروں کی اندرونی شعاعوں پر چھوٹی استخواں پیکر فلسوں کی منظم قطار ۔

**Fulfil : (v) [OE. fullfyllan.]** (۱) تکمیل کرنا ؛ پورا کرنا ؛ تسکین دینا ؛ ایفا کرنا ؛ وفا کرنا (پیشن گوئی یا خواہش کو) ۔ (۲) قبول کرنا (دعا کو) ۔ (۳) تعمیل کرنا (قانون کےحکم کی) ۔ (٤) پابندی کرنا (شرائط کی) ۔ (٥) ختم کرنا ؛ مکمل کرنا (زمانہ کو یا کام کو) ۔ (٦) تسلیم کرنا ؛ ماننا (شرائط) ۔ (۷) مطلب براری کرنا؛ مقصد براری کرنا ۔ (۸) بہم پہنچانا؛ پورا کرنا ؛ فراہم کرنا؛ مہیا کرنا ؛ کمی کو پورا کرنا ۔ (۹) بھرنا ؛ لبریز کرنا ؛ بھردینا ۔

**Fulfiller : (n)** تکمیل کرنے والا ؛ پورا کرنے والا ؛ قبول کرنے والا ؛ تعمیل کرنے والا ؛ پابندی کرنے والا ؛ تسکین دینے والا ؛ ختم کرنے والا ؛ مقصد براری کرنے والا ۔

**Fulfilment : (n)** تکمیل ؛ تعمیل ؛ قبولیت ؛ پابندی ؛ اتمام ؛ انجام ؛ اختتام ؛ سر انجام؛ ایفا؛ مقصد براری ؛ فراہمی ؛ بہم رسانی؛ (فلسفہ ، تعلیمات) تسکین ؛ اتمام ؛ ایفا ۔

**Fulgent : (a) [L.fulgentem,fulgere.]** (شعر ، فصاحت ، بلاغت) تاباں ؛ چمک دار ؛ براق ؛ چمکیلا ؛ درخشاں ؛ درخشندہ ؛ تیز چمکنے والا ؛ منور ؛ مجلّا ؛ نورانی ؛ جگمگا تا ہوا ؛ ضیا بار ؛ نورپاش ؛ ضوفشاں ؛ روشن ؛ شوخ ؛ بھڑک دار ۔

**Fulgently : (adv.)** تاباں یا منورطور پر؛ درخشاں اندازمیں؛ ضیا بار انداز میں ؛ ضو فگن ہو کر ؛ چمک دار اور بھڑکیلے انداز میں ۔

**Fulgentness : (n)** تابانی ؛ درخشاں ؛ نور ؛ چمک دمک ؛ ضوفشانی ؛ ضیاباری ؛ نور پاشی ؛ روشنی ؛ تجلّی ؛ تنویر ؛ بھڑکیلا پن ؛ شوخی ۔

**Fulgid : (a) [L.'fulgidus'.]** (۱) برق پاش ؛ منور ؛ تاباں ؛ مجلّی ؛ روشن ؛ درخشاں ؛ ضوفگن ؛ ضیابار ؛ نورپاش؛ شوخ؛ چمکیلا؛ بھڑک دار۔ (۲) (فطری تاریخ) شوخ ؛ آتشیں سرخ ۔

**Fulgidity : (n)** برق پاشی ؛ نور افشانی ؛ تجلی ؛ تابانی ؛ روشن ؛ درخشانی؛ شوخی؛ چمک دمک ؛ بھڑ کیلاپن ۔

**Fulgor/Fulgour : (n) [L.fulgor.]** (متروک) تیز ؛ چمک دار یا برق پاش روشنی ؛ چکا چوند کرنے والی چمک؛ تابانی؛ خیرہ کن روشنی ؛ بہت تیز اور چوندھیا دینے والی روشنی یا آب وتاب ؛ حیران کن چمک دمک (نیز مجازاً) ۔

**Fulgorous : (a)** (شاذ) روشن ؛ تاباں ؛ درخشاں ؛ فرزاں ؛ منور ؛ چمک دار ۔(ادبی اور مجازی معنوں میں) ۔

**Fulgurant : (a) [L.fulgurantem.]** برق آسا ؛ خیرہ کرنے والا ؛ برق پاشی کی طرح چوندھیا دینےوالا ؛ بجلی سی چکا چوند پیدا کردینے والا ؛ لامع ۔

**Fulgurate : (v) [L.fulgurat.]** بجلی کی طرح چکا چوند کر دینے والی روشنی خارج کرنا ؛ برق پاشی کرنا ۔

**Fulgurating : (a)** بجلی کی طرح چکا چوند کر دینے والی روشنی خارج کرنے والا؛ برق پاش ؛ نور پاش ؛ بجلی نما؛ لامع (طب) ٹیس دار ؛ شدید ؛ (مجازاً) بجلی کی طرح جسم میں برچھی سی چبھونے والا (درد) ۔

**Fulguration : (n) [L.'fulguratinnem'.]** (۱) تجلّی ؛ برق پاشی ؛ تنویر ؛ نور پاشی ؛ ضیا پاشی ؛ لمعہ ؛ لمعان ؛ ضو افگنی ؛ درخشانی ؛ تابانی ؛ تابندگی ؛ (کیمیا) بھڑک ؛ بجلی چمکنے یا بجلی سا چمکنے کا عمل ؛ خیرہ کن چمک دمک ؛ خاص کرجمع میں بجلی کی کوند (اب عموماً مجازی معنوں میں مستعمل ہے) ۔ (۲) (پرکھ جانچ میں) کٹھالی میں تپا کر یا گلا کر خالص بنا لینے کے بعد سونے یا چاندی میں پیدا ہو جانےوالی چمک دمک یا رنگ ؛ (طب) برقی خشکاؤ ۔

**Fulgurite : (n) [L.fulgurt.]** (۱) (طبقات الارض) چٹانی مادہ جو بجلی سے پگھل گیا ہو؛ ریتیلی زمین میں بجلی کے گرنے سے جو نلکی کی طرح راستہ بن گیا ہو ؛ بجلی نلیاں ؛ بجلی زدہ مادہ ۔ (۲) ایک قسم کا آتش گیر مادہ جو موٹے یا کھردرے زمینی نشاستہ دار مادے کے ساتھ ملی ہوئی نائیٹروگلیسرین پر مشتمل ہوتا ہے ۔

**Fulgurous : (a)** برق آسا ؛ بجلی نما ؛ لامع ؛ شرارہ مانند ؛ منوّر ؛ متجلّی ؛ پُر نور ؛ پُر ضیا ؛ تابدار ؛ بجلی سے بھرا ہوا (نیز مجازاً) ۔

**Fulham : (n) [Origin doubtful.]** وہ پانسہ جس کے اندر کوئی دھات بھر کر اس کو ایک طرف سے بھاری کردیتے ہیں تاکہ جب پھینکا جائے تو اسی رخ گرے جدھر بھاری ہو ؛ پانسہ میں دھوکہ بازی کی ایک مشہور ترکیب ۔

Fulham palace : (n) لندن کے بشپ کی سرکاری قیام گاہ (لندن میں)۔

Fuliginosity : (n) [F. fuliginosite.] سیاہی ؛ کالک ؛ دھوئیں سے کالا ہونے یا کالک سے بھرا ہونے کی حالت یا صفت ؛ تاریکی ؛ مجازاً کثافت۔

Fuliginous : (a) [L.fuliginosus.] (۱) جس میں دھواں بھرا ہو؛ جو دھوئیں سے کالا ہو گیا ہو (مکان یا کمرہ) دھوئیں کی سیاہی یا کالک سے متعلق ، اُس پر مشتمل ، اس کے مشابہ یا اُس سے مملو ؛ دھوئیں سے کالا ؛ کالک سے بھرا ہوا ؛ سیاہ ؛ تاریک ؛ سیاہی مائل ؛ دودی ؛ خاکی سیاہ (مزاحاً) دھوئیں یا کالک سے کالا کیا ہوا ؛ (مجازاً) کثیف ۔ (۲) (خاص کر فطری تاریخ) دھوئیں کے رنگ کا ؛ دھواں رنگ ؛ سیاہی مائل ؛ دود آسا ؛ دود رنگ ؛ (کسی قدر) دھندلا یا تاریک۔

Fuliginously : (adv.) دود زدہ انداز میں ؛ سیاہی مائل یا کالک زدہ طور پر ؛ دود رنگ ہو کر ؛ دھندلے طور پر ۔

Fuliginousness : (n) سیاہی ؛ کالک ؛ دود رنگی ؛ دود زدگی ؛ دُھندلاپن۔

Fuligo : (n) [L.] کالک ؛ دھوئیں کی سیاہی ؛ کلونس (دھوئیں وغیرہ کی)۔

Full : (a) [OE.full.] (۱) پورا بھرا ہوا؛ بقدر انتہائی گنجائش کے بھرا ہوا ؛ ملبّب ؛ لبالب ؛ معمور ؛لبریز ؛ مملو ؛ کامل ؛ تمام ؛ جامع ۔(۲) (مجازاً) بے انتہا جذبات سے پُر ؛ پُر از جذبات ؛ جذبات سے لبریز (خاص کر دل) ۔ (۳) حامل کثیر ؛ ٹھسا ہوا؛ لب بہ لب بھرا ہوا ۔(٤) (غیر مادی معنوں میں) مالا مال ؛ پُر افراط ؛ بھر پور ۔(٥) جذب کئے ہوئے یا منجذب (اب صرف of کے ساتھ مستعمل ھے) ؛ فرورفتہ ؛ مجذوب ؛ مستغرق ۔ (٦) شکم سیر ہو کر کھائے یا پئے ہوئے ۔ (۷) وافر ؛ کثیر ؛ بہ افراط ؛ تشفی بخش ؛ کافی ؛ اطمینان بخش ؛ خاطر خواہ ؛ حسب دل خواہ ؛ حسب توقع ؛ تسکین بخش ؛ معقول ؛ معتدبہ؛ تفصیل میں مکمل یا جامع ۔(۸) کامل؛ تمام؛ کل ؛ پورا پورا؛ مکمل؛ تام؛ بالکل ؛ قطعی؛ بھر طور تشفی بخش ۔ (۹) (تعداد ، مقدار ، جسامت یا وسعت میں ) مکمل ؛ کامل ۔ (۱۰) (چاند کےلئے) پوری طرح روشن ؛ کامل ۔ (۱۱) (چہرے یا سامنے کے حصے کےلئے) دیکھنے والے کو پوری طرح نظر آنے والا ۔(۱۲) (کسی مجلس، محفل وغیرہ کےلئے) جس میں تمام اراکین موجود ہوں یا محض چند ایک غیر حاضر ہوں ۔(۱۳) انتہائی یا پوری قوت والا ؛ پوری طاقت بنانے والا یا لگا ئے ہوئے ؛ گول جسم والا ؛ بھرا بھرا ؛ گداز ؛ موٹا تازہ ؛ اُبھرا ہوا؛ پھولا ہوا ؛ فراخ؛ وسیع ؛ (مجازاً) نمایاں ؛ جاذب توجہ ۔(١٤) (لباس کا کوئی حصہ) جس میں یا جہاں بہت سا کپڑا یکجا یا تہ بہ تہ ترتیب دیا ہوا ہو ۔(۱٥) (جہاز رانی) ہَوا سے بھرا ہوا (بادبان)؛ ہَوا سے بھرے ہوئے بادبانوں والا (جہاز)۔

A full man : بھر پور ذہنی صلاحیت رکھنےوالا شخص یا آدمی؛ انتہائی عقل مند؛ دانا؛ علم داں؛ عالم ؛ ماہر ؛ انسان کامل ۔

A full meal : پیٹ بھر کھانا ؛ غذا ئے کامل۔

A full pulse : تیز نبض۔

A full stomach : پُر شکم (اب انسان کے متعلق مستعمل نہیں)۔

At full length : زمین پر دراز ۔

At (the) full : مکمل طور پر؛ کاملاً ؛ بہ حالت شباب؛ بھرپور توانائی یا قوت کی حالت یا لمحے میں ؛ اوج پر ۔

Give full details : پوری تفصیلات پیش کر و ۔

He is very full on this point : اس مسئلہ پر اس نے بہت وسعت و جامعیت سےبحث کی ھے ۔

Hit him full on the nose : ٹھیک اُس کی ناک پر مارا ۔

I know it full well : اچھی طرح ، بخوبی ؛ پوری طرح جانتا ہوں۔

In a full house : بھرے مکان (یا جلسہ) میں جس کے اراکین کی بڑی تعداد موجود ہو ۔

In full : پوری وسعت میں ؛ کاملاً ؛ تمام و کمال ؛ بہ تفصیل ؛ پوری اور بھر پور مقدار میں ؛ زمین پر دراز ؛ پوری لمبائی میں۔

In full of : تشفی بخش طور پر ۔

Keep her (i. e. the ship) full : (جہاز کو) پوری رفتار میں چلنے دو یا چلاؤ۔

**Of the full blood :** صحیح النسل (بخلاف دوغلا) نجیب الطرفین ۔

**The full of moon :** ماہ تمام ؛ بدر؛ وہ وقت یا حالت جب چاند پورے طور پر روشن ہوتا ہے ؛ پورا چاند ۔

**To make full :** (لباس کو) فراخ اور پھیلا ہوا بنانا ؛ گھوم دار بنانا ۔

**To the full :** انتہا تک ؛ حدتک ؛ بہ حدکمال ؛ آخرتک ؛ براوجِ تمام؛ کاملاً ؛ مکمل طورپر؛ پورے طورپر ۔

**Turned it full account :** اس سے پورا فائدہ اٹھایا ۔

**Waited a full hour :** پورا ایک گھنٹہ انتظار کیا ۔

**Full : (n)** (۱) بھرا ہوا یا لبالب ہونے کی حالت ؛ لبریزی ؛ معموری ۔ (۲) کامل رسد ؛ تشفی بخش رسد ؛ کافی مقدار (شاذ) ۔ (۳) پوری وسعت یا حد ؛ کامل گنجائش ؛ پوری رقم یا مقدار ؛ کمال ؛ تکمیل ؛ اکملیت ؛ کاملیت ؛ جامعیت ؛ کثرت ؛ افراط؛ وفور ؛ کفایت ؛ معقولیت ؛ شکم سیری؛ گولائی؛ گدازپن؛ موٹاپا؛ فراخی؛ وسعت(شاذ) ۔ (٤) انتہائی بلندی ؛ معموریت ؛ قوت یا مضبوطی کا نقطہ ؛ عرصہ یا حالت ۔ (۵) (کسی موسم یا مہینے کا) وسط ، اوج ؛ عروج ۔

**Full : (adv.)** (۱) کاملاً ؛ بہت ؛ بسیار ؛ درست ؛ نہایت ؛ بےحد ؛ پورے طور پر ؛ بالکل ۔ (۲) (سمت یا جگہ) ٹھیک ؛ درست ؛ سامنے؛ سیدھے ؛ بہ خط مستقیم ؛ صاف ؛ بے خطا ؛ (نشانے پر) ۔

**Full : (v) [ME. fullen, f. 'full.a.]** (۱) پُر کرنا؛ جمع کرنا؛ بھرنا۔ (۲) (لباس سازی) پلیٹ دینا ؛ چُنٹ دینا ؛ کپڑے کو تہ بہ تہ جمانا یا ترتیب دینا ۔

**Full : (v) [OF.fuler.]** کپڑے کو صاف یا دبیز کرنے کے لئے پیٹنا یا پاؤں سے کچلنا ؛ (لہٰذا) صاف اور دبیز بنانا (کپڑے کو) ۔

**Full age : (n)** سنِ بلوغ ؛ جواں سالی ؛ اکیس سال کی عمر ۔

**Full and by :** (جہاز رانی) ہَوا کے رُخ پر ۔

**Full as an egg :** انڈے کی طرح بھرا ہوا؛ بھر پور؛ جس میں ذرا بھی خالی جگہ نہ ہو ؛ معمور ۔

**Full -back : (n)** (فٹ بال) فُل بیک ؛ میدان میں دوسرے بیک کھلاڑیوں کے پیچھے کی پوزیشن یا مقام اور وہ کھلاڑی جو دوسرے کھلاڑیوں کے پیچھے ہر اُس پوزیشن سے کھیلتا ہے؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

**Full bastion : (n)** (تاریخ) پورا برج ۔

**Full bench : (n)** (قانون) کامل اجلاس ۔

**Full bodied : (a)** بھر قرنبیق ؛ پوری قرنبیق بھر (شراب) ؛ گداز جسم؛ موٹا تازہ ؛ فربہ اندام ؛ گول جسم والا ؛ توندیلا ۔

**Full-blood : (a)** (۱) (بھائی بہن) ایک ہی والدین کے ؛ سگا ؛ حقیقی ۔ (۲) خالص یا غیر مخلوط نسل کا ۔

**Full-blooded : (a)** (۱) سگا؛ حقیقی ۔ (۲) خالص یا غیرمخلوط نسل کا ؛ اصلی ۔ (۲) (مجازاً) قوی ؛ تنومند ؛ توانا؛ پر جوش ؛ جنبیلا ؛ کثیر الدم ؛ پُر خون ۔

**Full bloodedness : (n)** (۱) اصلیت ؛ یگانگی ؛ سگا ہونا ؛ خالص نسل کا ہونا ۔ (۲) قوت ؛ توانائی ۔

**Full blown : (a)** ہَوا بھرا ہوا ؛ پھونک کر ہَوا بھرا ہوا ؛ پھُلایا ہوا (ادبی اور مجازی) ۔

**Full blown : (a)** پورا کھلا ہوا؛ پوری طرح شگفتہ ؛ بہ حالتِ شباب ؛ مکمل ، کامل ( ادبی اور مجازی) ۔

**Full blown dignity : (n)** بڑھی چڑھی شان وشوکت ؛ تمکنت ۔

**Full-bottom : (n)** بالوں کی ٹوپی یا سر پر لگانے کے مصنوعی بال جو پیچھے سے دراز ہوتےہیں ۔

**Full-bottomed : (a)** (۱) بالوں کی ٹوپی (یا سر پر لگانے کے مصنوعی بال) پیچھے سے (پشت گردن کی جانب) ۔ (۲) (جہاز رانی) لمبے سامان کو ڈھونے کےلئے بنے ہوئے (جہاز) ۔

**Full breasted : (a)** سینہ بھر ؛ بھر پور ؛ گداز سینے والا ؛ گول اور اُبھرے ہوئے سینے والا ۔

**Full brother/- sister : (n)** سگا بھائی ؛ سگی بہن ۔

**Full brimmed : (a)** لبریز ؛ لبالب ؛ کورتک بھرا ہوا ؛ بھرا ہوا ۔

**Full butt : (a)** (بندوق کا نشانہ) سیدھا ؛ اُفقی ؛ بہ خط مستقیم؛ افقی سمت میں؛ (مجازاً)صاف صاف؛ صاف لفظوں میں ۔

Full capacity savings : (n) (تجارت) بیشترین بچت ۔

Full centre arch : (n) نصف دائروی محراب ؛ نیم مدور محراب ؛ ۱۸۰° قوس ۔

Full circle : (adv.) مکمل دائروی شکل میں ؛ مکمل قرص کی صورت میں ۔

Full cost pricing : (n) (تجارت) لاگتی قیمت ۔

Full coverage : (n) (تجارت) کل حفاظتی بیمہ ۔

Full cream : (a) بغیر بالائی اتارے ہوئے دودھ کا ، اس سے بنا ہوا یا اس پر مشتمل ۔

Full cry : (n) بھر پور آواز ؛ بھر پور احتجاج ۔

Full daylight : (n) دن کی پوری روشنی ؛ دن چڑھے ۔

Full dress : (n) وہ لباس جو خاص تقریبوں میں پہنا جاتا ھے ۔

Full dress debate : (n) ایک رسمی مباحثہ جس میں دونوں جانب سے اہم تقریریں ہوتی ہیں؛ پارلیمنٹ یا کونسل وغیرہ میں وہ مباحثہ جس کا تعین پہلے سے کیا جا چکا ہو (جو محض اتفاقیہ طور پر شروع نہ کیا گیا ہو) ۔

Full-dress rehearsal : (n) کسی تھیٹر یا دوسرے جلوس یا تقریب وغیرہ کے مراسم کو امتحاناً وقت سے پہلےانجام دینا جس میں وہی لباس وغیرہ پہنا جاتا ھے جو اصل تقریب یا تماشہ کے وقت پہنا جانے والا ہو ۔

Full employment : (n) (تاریخ) پورا روزگار؛ (تجارت) مکمل روزگار ۔

Full equilibrium : (n) (تجارت) مکمل توازن ۔

Full face : (n) پورا چہرہ جو دیکھنے والے کے بالکل سامنے ہو ۔

Full-faced : (a) (۱) گول چہرے والا ؛ کتابی چہرے والا ؛ بھرے بھرے یا گداز چہرے والا (خصوصاً) ۔ (۲) کسی خاص سمت میں یا دیکھنے والے کی طرف پورا رخ کئے ہوئے ؛ رو بہ رو (ہونا اس طرح کہ پورا چہرا نگاہوں میں آجائے) ۔

Full fain : (adv.) (شاعری) پوری خوشی سے ؛ بہ کمال مسرت ؛ بہ کمال رضامندی ۔

Full flavoured : (a) بھرپور خوشبو والا ؛ تیز خوشبو والا (خصوصاً سگار) ؛ نیز مجازاً ۔

Full flood/-sea/-tide : (n) (ادبی اور مجازی) پانی کی انتہا بلندی یا اُس وقت کو جب پانی انتہائی بلندی پر ہوتا ھے، ظاہر کرنے والا ۔

Full front : (n) بالکل سامنے ہونا ؛ اس طرح کہ پورا چہرہ نگاہوں میں آجائے ۔

Full gallop speed : (n) پوری رفتار ؛ پوری دلکی ۔

Full-grown : (a) پختہ ؛ کامل ؛ پکا ہوا ؛ پوری طرح بالیدہ ؛ بالغ ۔

Full-hearted : (a) (۱) گہرے محسوسات سے متحرک ؛ سرگرم ؛ پُر شوق ؛ باہمت ؛ با دلاوری ؛ باجرأت ؛ با اطمینان کا مل ؛ پُرجسارت ؛ پُراعتماد ؛ بےباک ۔ (۲) (کام میں) پُرشوق اور پرجوش ؛ پُرانہماک ؛ پُر ازاحساسات ؛ جذبات سے بھرا ۔

Full house : (a) (۱) کوئی جلسہ یا اجتماع جس میں اراکین یا سامعین سے پوری عمارت بھری ہو ۔ (۲) پوکر (تاش کے ایک کھیل) میں ایسا ہاتھ جس میں ایک ہی طرح کے تین پتے ہوں اور ایک پیئر (Pair) ۔

Full interest admitted : (a) (تجارت) کل مفاد تسلیم شدہ ۔

Full length : (n) (۱) کسی چیز کی پوری لمبائی ؛ وسعت یا پھیلاؤ ۔ (۲) قد آدم ؛ پورا قد ۔

A full length : قد آدم ؛ پوری شبیہ ؛ پوری شکل ؛ پورا مجسمہ ۔

At full length : پوری وسعت کے ساتھ ؛ کامل طور پر ؛ زمین پر دراز ۔

Full length figure : (n) پوری تعداد ۔

Full length protrait : (n) قد آدم تصویر ؛ پورے جسم کی تصویر ۔

Full moon : (n) [OE.] (۱) پورا چاند ؛ بدر کامل ؛ چودھویں کا چاند ؛ ماہ کامل ؛ ماہ تمام ؛ پورا چاند ۔ (۲) وہ وقت جب چاند پورے طور پر روشن ہوتا ھے ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Full-membership : (n) رکنیت کامل (مع تمام حقوق رکنیت کے) ۔

Full-mouthed : (a) (۱) (مویشی) جن کے پورے دانت ھوں ؛ (کتے) جو بہت بلند آواز سے بھونکتے ہیں ۔ (۲) پرزور آواز یا گفتگو؛ پرصدا؛ پرزورصدا ۔ (۳) (خطاب وتقریر) جو گونجنے والی آواز اور زورشور سے کی جائے ۔

Full of himself/-of his subject : اپنے یا اپنے موضوع کے لئے خیالات میں اس قدرمحو کہ سوا اس کےکوئی دوسری بات ہی نہ کرتا ھو ۔

Full of vitality : (n) قوت و توانائی رکھنے والا ۔

Full of years and honours : عمر اورعزت دونوں سے بھرپور (عمر بھی طویل پائی اور اعزاز بھی بہت حاصل کیا) ۔

Full orbed : (a) (شاعری) مکمل طور پر روشن (چاند) ؛ ماہ کامل ؛ بدر ؛ نیز مجازاً ۔

Full paid stock : (n) (تجارت) ادا شدہ اسٹاک ۔

Full pay : (n) پوری تنخواہ ۔

Full point/-stop : (n) وقفہ؛ کامل ؛ نقطہ؛ کامل ؛ وقف لازم (تحریر و عبارت میں) وقف کی علامت ۔

Full powers (for signing treaties) : (n) (تاریخ) اختیارات کُلّی ۔

Full reporting clause : (n) (تجارت) کل اطلاعی دفعہ ۔

Full sail : (n) پوری رفتار (جہاز کی) ۔

Full scale : (a) (۱) اصل جسامت، سائز یا مقدار کے مماثل یا برابر ۔(۲) کُل ؛ مجموعی ؛ مکمل ؛ کامل ۔

Full seamark : (n) جوار کی انتہائی حد ۔

Full sentence : (n) (لسانیات) جملہ تمام ۔

Full sight : (n) شست یا نشانہ جس میں بندوق کا اگلا حصہ پچھلے حصے میں بنے گڈھے کے اندر پورے طور پر نظر آجاتا ھے ۔

Full stock : (n) (تجارت) کل اسٹاک ۔

Full-summed : (a) (۱) (شاہین بازی) جوان ؛ جس کے پرو بال مکمل طورپر نشو ونما پاچکے ھوں ۔(۲) (مہمل استعمال) پورے طور پر بالیدہ، ترقی یافتہ یا ارتقاء پذیر ؛ پورے طور پر تربیت دیا ھوا ؛ کامل کیا ھوا ۔

Full summer : (n) گرمی کے موسم کا عروج ؛ وسط گرما ۔

Full swing : (n) پوری قوت ؛ پوری سر گرمی زورو شور ۔

Full term : (n) پورے دن کا؛ پورے دنوں کا (بچہ) جو زمانہ؛ حمل کی پوری مدت رحم مادر میں گذار چکا ھو ۔

Full time : (n) کام کے مجموعی گھنٹے ؛ توصیفی معنوں میں ایساکام جوپوراوقت مشغول رکھے(دوسرے کاموں کےلئے وقت نہ مل سکے) ۔

Full time job : (n) (تجارت) کل وقتی کام ۔

Full-timer : (n) کل وقتی طالب علم ؛ وہ بچہ جو اسکول کے پورے وقت میں اسکول میں حاضر رہتا ھے (بخلاف وقتی طالب علم جو صرف آدھے دن تك اسکول میں رہتا ھے) ۔

Full to the brim : کناروں تك بھرا ھوا ؛ لب بہ لب ؛ مُلَبَّب ؛ لبریز ۔

Full to overflowing : لبریز ؛ چھلکنے کے قریب ؛ اتنا بھرا ھوا کہ چھلك جائے ۔

Full up : (بول چال) پورے طور پر بھرا ھوا ؛ بالکل بھرا ھوا ۔

Full waverectification : (n) (طبیعیات) مکمل لہرسمت کاری ۔

Fuller : (n) [OE. fullere'.] (کپڑ ے کو) صاف کرنے اور دبیز بنانے والا ؛ دھوبی ؛ (فلزیات) شّیار ؛ پچکانی ؛ کل سنبہ ۔

Fuller : (n) (۱) (سوہار) نالی دار سانچہ یا آلہ جس پر لوھے کی مختلف شکلیں بناتے ہیں ۔ (۲) وہ نالیاں جو اس آلے سے (خصوصاً گھوڑے کے نعل میں) بنائی جاتی ہیں ۔

Fuller : (v) نالی دار آلے سے ٹھپًا لگانا ؛ گھڑنا ؛ (بول چال) (سوتی کپڑے پر) آرائشی پلیٹیں یا لہریں بنانا ۔

Fuller's clay : (n) دیکھو Fuller's Earth

Fuller's earth : (n) (۱) الومینیا کا آب دار سلیکیٹ جو کپڑا دھونے کے کام آتا ھے ؛ فلر مٹی ؛ شور دار ریتا جو اکثر شکر صاف کرنےاور کپڑا دھونے اور صابن بنانے کے کام آتا ھے ۔ (۲) (ارضیات) زمینی پرتوں کا وہ گروپ جس میں ریہ ھوتی ھے ۔

Fuller's grass/-herb/-weed : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Fuller's teazel/-thislte : (n) (۱) گوکھرو ؛ چندپودے جن کے سروں پر گوکھرو کے سے گھچے ہوتے ہیں اور وہ کپڑے پر رواں اٹھانے کے کام آتے ہیں ؛ ولایتی گوکھرو ۔ (۲) وہ آلہ جس سے کپڑے پر رواں اٹھاتے ہیں ۔

Fuller's thorn : (n) دیکھو Fuller's teazel

Fulleyed : (a) گول اور اُبھری ہوئی آنکھوں والا ؛ بھر پور آنکھوں والا ؛ شرابی آنکھوں والا ؛ مست یا مخمور آنکھوں والا ۔

Fulling : (n) پٹک کر اور دھوکر کپڑے کو صاف کرنے اور دبیز بنانے کا عمل ؛ نیز کپڑے کو دبیز کرنا ۔

Fulling-mill : (n) ایک مشین جس میں کپڑے رولر سے دبا کر اور صابن یا ریہ سے دھوکر صاف اور دبیز کئے جاتے ہیں ۔

Fullish : (a) تقریباً پورا مکمل ؛ عروج پر ؛ بلند ۔

Fullness/Fulness : (n) (۱) بھرا ہوا یا لبا لب ہونے کی حالت یا صفت ؛ لبریزی ؛ معموری ؛ حالت تکمیل ؛ کمال ؛ اکملیت ؛ جامعیت ؛ افراط ۔ (۲) کثرت سے یا پُر افراط طور پر کسی چیز کا حامل ہونے کی حالت ؛ بھرا ہوا ہونے کی حالت ؛ وہ تمام چیز یں جو بہ افراط یا بھر پور ہوں ۔ (۳) سریلاپن ؛ زور ؛ کَثرت ؛ شوخی (رنگ اور آواز کی)۔

The fullness of the heart : (انجیل) دل کے جذبات اور سچے محسوسات ۔

The fullness of time : (۱) مقررہ یا معہودہ وقت ۔ (۲) (کتابیات میں) زبان ؛ مخصوص اور معینہ وقت ۔

The fullness of the world : دنیا میں جو کچھ ہے وہ سب ؛ دنیا و مافیہا ۔

Fully : (adv.) [OE.fullice.] پوری طرح ؛ بغیر کسی کمی کے ؛ بالکل (جہاں تعداد کا ذکر ہو)؛ کاملاً ؛ تمام ؛ بدرجہ اتم ؛ پورے طور پر ؛ سب کا سب ؛ پورا پورا ؛ بجا طور پر ؛ درست انداز میں ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ قطعاً ؛ صریحاً ؛ جچے تُلے انداز میں ؛ صحیح طور پر؛ باقاعدگی سے؛ کلیتاً ؛ سراسر؛ پورے معنوں میں ؛ یقیناً ؛ فی الجملہ ؛ مجموعی طور پر ۔

(To eat) fully : حد سے زیادہ (کھالینا) ؛ خواہش سے زیادہ (کھانا)؛ شکم سیر ہوکر یا انتہائی حدتك (کھانا)۔

Fully fashioned : (a) (زنانہ موزہ) جو پاؤں میں بالکل درست آتا ہو ۔

Fulmar : (n) [Origin doubtful.] چھوٹی مرغابی کے برابر ایک سمندری پرندہ ۔

Fulmar petrel : (n) دیکھو Fulmar

Fulminancy : (n) بجلی کی طرح چمکنے، کڑکنےیا گرجنے کی خاصیت ۔

Fulminant : (a) [L.fulminantem.] بجلی کی طرح چمکنے والا ؛ رعد آسا ؛ پھٹنے والا ؛ گرجنے والا ؛ صاعقہ انداز ؛ (طب) (مرض) جو یکایك بڑھ جائے ؛ اچانك بڑھ جانے والا؛ خاطف؛ ناگہانی (مرض)۔

Fulminant : (n) بجلی کی طرح چمکنے یا کڑکنے والی چیز یا بات ؛ رعد آسا پھٹنے یا گرجنے والی چیز یا کڑکا؛ بجلی ؛ رعد ؛ برق ؛ صاعقہ ؛ دھماکہ ؛ تڑخنے والا یا بھك سے اُڑجانے والا ؛ (شاذ)۔

A fulminant disease : بلائے ناگہانی ۔

Fulminant plague : (n) (طب) مہلك طاعون ۔

Fulminate : (n) [f. Fulmin (ic+-ate.] (کیمیا) فل مِینك ایسڈ کا ایك کیمیائی مرکب جو تصادم، رگڑ یا حرارت پاکر بھڑك اُٹھتا ہے ؛ ایك قسم کا آتش گیر مرکب ۔

Fulminate : (v) [L.fulminat-,fulminare.] (۱) بجلی کی طرح چمکنا؛ تڑاقے یا دھماکے کے ساتھ پھٹنا ؛ کڑکے کی طرح نکلنا ؛ بجلی کی طرح تیز چمك پیدا کرنا؛ برق پاش ہونا یا برق پاشی کرنا ؛ تجلی پیدا کرنا؛ نورافگنی کرنا۔ (۲) (عموماً سرکاری طورپر کسی کےخلاف) الزامی اعتراضات شائع کرنا؛ کلیسائی الزامات یا ملازمتوں کی گھن گرج کا نشانہ بنانا ۔ (۳) (یورپ وغیرہ کی) ملامت یا مذمت کرنا؛ اظہارناراضی کرنا؛ بُری طرح پھٹکار یا لعن طعن کرنا؛ شدت سے بُرا بھلا کہنا؛ (کیمیا) تڑاقے سے پھٹنا۔ (٤) (مجازاً) شدت اور زور شور کے ساتھ ملامت کرنا؛ الزام لگانا ؛ زجر و توبیخ کرنا؛ (ملامت آمیز) مضامین شائع کرنا ۔

Fulminous : (a) رعد و برق کا یا ان سے متعلق ؛ گرجنے والا ؛ چمکنے والا ؛ کڑکنے یا تڑخنے والا ؛ پھٹنے والا ؛ دھماکہ خیز ؛ رعدی ؛ رعد نما ۔

Fulminurate : (n) (کیمیا) فل مینورک ایسڈ کا نمک ۔

Fulminuric : (a) (کیمیا) سیانورک ایسڈ کا ساتھ مساوی التناسب کیا ہوا ۔

Fulminuric acid : (n) سیانورک ایسڈ کے ساتھ مساوی التناسب کی ہوئی تیزاب ($C_3 H_3 N_3O_3$) ۔

Fulness : دیکھو Fullness

Fulsome : (a) (۱) بے مزہ کرنے والا ؛ اکتا دینے والا (ضرورت سے زیادہ خوشامد، نیاز مندی، مبالغہ آمیز محبت کی وجہ سے) ؛ بہت نفرت پیدا کردینے والا ۔ (۲) مکروہ؛ نفرت انگیز؛ بدمذاق (زبان، طرز ، اسلوب برتاؤ وغیرہ) خاص کر کسی زیادتی یا توازن کی کمی سے ۔

Fulsomely : (adv.) نفرت انگیز خوشامد یا مبالغہ کے ساتھ مکروہ طور پر ؛ بدمذاقی سے ۔

Fulsomeness : (n) بد مذاقی ؛ نفرت انگیزی ؛ کراہت ۔

Fulvescent : (a) کسی قدر گندمی ؛ نسبتاً زرد ۔

Fulvid : (a) [med. L.'fulvidus.] سرخی مائل زرد ؛ گندمی ؛ گندم گوں ؛ ہلکا زردی مائل بھورا ۔

Fulvous : (a) [L. fulvous'.] دیکھو Fulvid

Fulwa : (a) [Bengli'phulware.] ایک قسم کےدرخت سےنکالا ہوا ٹھوس، مکھن جیسا تیل ۔

Fumacious : (a) [L.'fumare'.] تمباکو نوشی کا بےحد شوقین ۔

Fumade : (n) [Sp.'fumado'.] ایک قسم کی مچھلی جس کو دھوئیں سے پکایا گیا ہو ؛ ماہی دودی ۔

Fumage : (n) [med. L.'fumagium.'] (تاریخ) چولہے اور آتش دان پر لگایا ہوا محصول یا ٹیکس جو پہلے انگلینڈ اور ویلز کے ہر چولہےیا آتش دان پر دو شلنگ سالانہ کےحساب سےلگایا جاتاتھا ۔

Fumant : (a) [F. f.'fumer'.] (نقابت) مخرج دود؛ مخرج بخار؛ بھاپ یا دھواں خارج کرنے والا ؛ چمنی ۔

Fumarate : (n) فومیرک ایسڈ کا نمک ۔

Fulminating : (a) (بجلی کی طرح کڑکنے اور گرجنے والا) (مجازاً) زجر و توبیخ کرنے والا ؛ ملامت یا مذمت کرنے والا ؛ الزامات یا اعتراضات شائع کرنے والا ؛ (خاص کر) پھٹ پڑنے والا ؛ پھٹنے والا ؛ بھک سے اُڑجانے والا ؛ تڑخنے یا کڑکنے والا ؛ شدید دھماکہ خیز ؛ زور دار دھماکہ پیدا کرنے والا؛ (کیمیا) دھماکو ؛خاطف ؛ رعد سا ۔

Fulminating gold/-mercury platinum/-silver : مختلف دھاتوں کے پھٹنے والے مختلف کیمیائی مرکبات یا فل منک ایسڈ کی نمکیات جو تصادم ، رگڑ یا حرارت سے پھٹ پڑتے ہیں ۔

Fuliminating powder : (n) ؛ پُر زور دھماکہ خیز سفوف ؛ بارود؛ (ابتداءً شورہ ، القلی اورگندھک کاایک آتش گیر یا دھماکہ خیز مخلوط ؛ اب اس کا اطلاق اُن دھماکہ خیزسفوفوں پر ہوتا ھے جن میں پارے کا رنگ خاص طور پر شامل رہتا ھے ؛ (کیمیا) تڑاقے سے پھٹنے والا سفوف؛ بھڑک دار سفوف ۔

Fulmination : (n) [L. fulminationem.] ، (۱)رعدو برق کی چمک کڑک؛ تجلی ؛ تنویر ؛ گرج ۔(۲) دھماکہ خیزی ؛ دھماکے کے ساتھ اڑنے یا پھٹ پڑنے کا عمل ؛ پُر زور دھماکہ ؛ کلیسائی ملامت یا مذمت کا اجرا ۔ (۳) ملامت ؛ الزام ؛ اعتراضات؛ تہدید شدید ؛ (کیمیا) دھماکا ؛ انفجار ۔

Fulminatory : (a) [F. fulminatoire.] (مجازاً) شدید ملامت ؛ الزام یا اعتراض کے ساتھ ؛ تہدید آمیز ؛ ملامت آمیز ؛ تہدیدی ؛ ملامتی ؛ مذمّتی ؛ دھمکی آمیز ؛ تنبیہی ؛ بجلی سی گھن گرج پیدا کرنے والا ۔

Fulmine : (v) [L.fulminate.] (۱) (شاعری) بجلی اور گرج پیدا کرنا؛ چمکنا ؛ برق پاشی کرنا ۔ (۲) اس شدت کے ساتھ کچھ کہنا یا کرنا گویا بجلی چمک رہی ھے یا بادل گرج رہا ھے ؛ گرج دار آواز میں کہنا یا ڈانٹنا ؛ تنبیہ کرنا یا دھمکی دینا؛ زجر وتوبیخ کرنا ۔

Fulmineous : (a) [L.'fulmineus'.] رعد و برق سے متعلق ؛ بجلی یا کڑکے سے متعلق ۔

Fulminic : (a) [L.fulmin-+.ic.] بعض دھاتوں کے ساتھ مل کر دھماکہ خیز مرکبات یا نمکیات بنانے والا (ترشہ)۔

Fulminic acid : (n) (کیمیا) ایک تیزاب ($C_2 H_2 H_2O_2$) جس کو بعض دھاتوں کے ساتھ ملا کر ایک آتش گیر مسالہ بنا یا جاتا ھے ؛ فل منک تیزاب ۔

Fumaric acid : (n) ایک قسم کا تیزاب ($C_4H_4O_4$) جو Molic ایسڈ کو عنصر مائی سے محروم کر کےبنایا جاتا ھے ؛ (کیمیا) فومیرك تیزاب ۔

Fumarin : (mod. L.'fumaria'.) (کیمیا) ایك قسم کے پودے فیومتری میں پایا جانے والا ایك نامیاتی عنصر جو تیزاب سے مل کر نمك ھو جاتا ھے ۔

Fumarole : (n) [F.'fumerolle'.] آتش فشاں پہاڑ کے دہانےمیں ایك رخنہ یا درز جس سے بخارات خارج ھوتے ہیں ؛ دھواں نکلنے کا رخنہ یا سوراخ دھواں نکلنے کی چمنی یا دودکش ۔

Fumator/Erronfumitory : (n) [L.type.'fumatorium'.] تمباکو نوشی یا کسی چیز کو دھونی دکھا کر وبائی مادوں سےصاف کرنے یا رنگنے کےلئے ایك مخصوص مقام یا کمرہ ؛ (کیمیا) دخان خانہ ۔

Fumble : (v) [L.'palme'.] (۱) ٹٹولنا؛ ہاتھ لمبے کرکےڈھونڈنا؛ چھونا ؛ بے ڈھنگے پن سے ہاتھ چلانا؛ اضطراری حالت میں کسی چیز کو پکڑنا یا چھونا ۔ (۲) بےترتیب انبار لگا دینا؛ سمیٹ کر گٹھری بنانا ؛ بھونڈے پن سے لپیٹنا ۔ (۳) (عامیانہ) جنسی طور پر نا اہل ھونا ؛ نا مرد ھونا ۔ (٤) بولنے میں جھجھکنا یا ہچکچانا ؛ منہ ہی منہ میں بولنا ؛ بڑبڑانا ۔

To fumble the ball : (کرکٹ) گیند کو صفائی سے لینے میں نا کام رہ جانا؛ بےطریقہ یا بے ڈھنگےپن سے پکڑنےیا روکنے کی کوشش کرنا ۔

Fumble : (n) اناڑی پن کی کوشش ؛ اندھے کی طرح ٹٹولنے یا اضطراری حالت میں کسی چیز کو پکڑنے کا عمل ؛ اشتباہ ؛ سہو ۔

Fumbler : (n) ٹٹولنے والا ؛ بے ڈھنگا ؛ ہاتھ کا اناڑی ؛ خام دست ۔

Fumbling : (a) (۱) ٹٹولنے والا ؛ (مجازاً) اناڑی ؛ بد سلیقہ ؛ بھونڈے پن سے کوئی کام کرنے والا ؛ گفتگومیں جھجھکنے والا ؛ منہ ہی منہ میں بات کرنے والا ۔(۲) جنسی طور پر نامرد ؛ نا اہل ۔

Fumblingly : (adv.) اناڑی پن سے؛ بدسلیقگی سے؛ بھونڈے پن سے ؛ نا اہل طور پر ۔

Fume : (n) [L.'fumus'.] (۱) دھواں ؛ دخان ؛ دوُد ؛ (متروك) بودار دھواں ؛ دھونی ؛ بخور ؛ بخارات ؛ سائنس ؛ پانی کے بخارات ؛ بھاپ ؛ فاسد (زہریلے) بخارات (جو معدے سے دماغ کی طرف اٹھتے ہیں ) بخار معدہ ۔ (۲) ( مجازاً ) غصے کا دورہ ؛ جوش ؛ ہیجان ؛ غیظ و غضب ۔ (۳) ترشوں اور بھڑك اٹھنے والے مادوں سے نکلا ھوا دھواں یا بخارات ۔ (٤) (مجازاً) بے حقیقت ؛ بےبنیاد ؛ خیالی ؛ عارضی ؛ ناپائدار (چیز) ۔(٥) ذہن تك جا کر تمام صلاحیت لینے یا دھندلی کر دینے والی چیز ۔

In a fume : حالت غیظ میں ؛ غصے کی حالت میں

The fumes of wine : شراب کے بخارات ۔

Fume : (v) [L.'eumere'.] (۱) دھونی دینا ؛ بخورات سےمعطر کرنا؛ کیمیاوی بخارات (نوسادر وغیرہ کو) استعمال کرنا؛ (کسی چیز پر جو فوٹو کی پلیٹ پر اور بلوط کی لکڑی پر تیز رنگوں کو گہرا کرنے کےلئے استعمال کئے جاتے ہیں) ۔ (۲) (مجازاً) چڑچڑا ھونا ؛ تُند مزاج ھونا ؛ (کسی بات پر) خفا ھو جانا ؛ بگڑنا ۔(٤) دھواں یا بخارات نکالنا ؛ چھوڑنا یا اُن کا اوپر اٹھانا یا چڑھنا ۔(٤) (دھوئیں کا) نکلنا ؛ جاری ھونا؛ بلند ھونا ؛ گزرنا ؛ خارج ھونا ۔

Fume : (a) [F.] (۱) دھوئیں کے رنگ کا ؛ دھندلا (شیشہ) ۔ (۲) امونیا کی دھونی دی ھوئی (اوك کی لکڑی) ۔

Fume chamber : (n) دُخان خانہ ۔

Fumeless : (n) بودار دھوئیں یا بخارات سے خالی؛ بےجوش؛ سرد ؛ سرد مزاج ؛ جس کو غصہ نہ آتا ھو ؛ بےدخان ؛ بے دُود ؛ بے دھواں ۔

Fumer : (n) (۱) بخوردہندہ ؛ دھونی دکھانے والا ۔(۲) چڑچڑا؛ تند مزاج ؛ غصہ ور ۔

Fumet : (n) [AF.f.'fumer'.] (متروك) ہرن کا فضلہ؛ مینگنی ۔

Fumify : (v) [L.'fumificare'.] دھونی دینا؛ بخارات کے ذریعہ وبائی مادے کو صاف کرنا ؛ ھَوا کو (یا کسی شے کو) دھواں دے کر صاف کرنا ۔

Fumigant : (n) [L.'fumigantem'.] دھونی دینے والا (شاذ) ۔

Fumigants : (n) (کیمیا) دخانیات ؛ دخانی اشیاء ۔

Fumigate : (v) [L.f.'fumus'.] (۱) دھواں دکھانا ؛ دھونی دینا ؛ خصوصاً دھواں دکھا کر وبائی اثر سے پاك کرنا ؛ بخارات کے ذریعہ وبائی جراثیم کو دور کرنا؛ ھوا کو (یا کسی شے کو) دھواں دے کرصاف کرنا ۔ (۲) بخورات سے معطر کرنا ؛

بسانا ؛ مہکانا ؛ خوشبو دار کرنا ۔ (۳) (اوک کی لکڑی کو) دھواں دکھا کر سیاہ کرنا یا گہرے رنگ کا بنانا ۔

**Fumigation : (n) [L.'fumigationem.']** (۱) بو دار دھواں یا شعلہ پیدا کرنے کا عمل (خاص کر منتر پھونکنےمیں) ؛ جڑی بوٹیوں سے یا بخارات سے معطر کرنے کا عمل ؛ بخورات (جن سے ایسا دھواں نکلتا ھے) ۔ (۲) دھونی دینے کا عمل یا طریق عمل ۔ (۳) (طب) معالجی اثر پیدا کرنے یا وبائی اثرات سے پاک کرنے کےلئے دھونی دینے کا عمل ؛ اس عمل سے پیدا کئے ھوئے بخارات ؛ بخارات یا دھوئیں کے ذریعہ سے صفائی ؛ دھونی ؛ (طب) تدخین ؛ بھپارا ؛ دھونی ؛ بخور ۔

**Fumigating appliance : (n)** (کیمیا) دھونی دینے والا آلہ ۔

**Fumigator : (n)** دھونی دینےوالا ؛ دھواں دکھا کروبائی اثرات سے پاک کرنےوالا ؛ معطر کرنے والا ؛ (اوک کی لکڑی کو) دھواں دکھا کر سیاہ کرنے والا ؛ بخورات سے صفائی کرنے والا ؛ (طب) مبخرہ ؛ داخِن ؛ بخوردان ۔

**Fumigatory : (a)** دھونی دینے یا بخارات کے ذریعہ وبائی اثر سے پاک کرنے والا ۔

**Fumigatory : (n)** وہ سازو سامان جو دھونی دینے میں استعمال ھوتا ھے ۔

**Fuming : (n) [f. fume.]** (۱) دھونی دینے کا عمل ؛ دھوئیں یا بخارات کے ذریعہ وبائی اثرات سے پاک کرنے کا عمل ؛ بخورات سے معطر کرنے کا یا بسانے کا عمل ؛ دھواں یا بخارات خارج کرنے کا عمل (۲) (اوک کی لکڑی کو) امونیا کی دھونی دےکرسیاہ کرنے کا عمل تاکہ وہ دیکھنے میں پرانی معلوم ھو ۔ (۳) (تصویر کشی) بیضوی روغن چڑھاتے ھوئے کاغذ کو امونیا کی دھونی دینے کا عمل ۔ (٤) (کیمیا) دخاندار؛ دخانی؛ (نباتیات) تدخین ؛ دھونی دینا ۔

**Fuming : (a) [f. as prec.]** (۱) دھوئیں یا بخارات خارج کرنے والا ۔ (۲) بخوردہندہ ؛ دھونی دینے والا ؛ بسانے والا؛ معطر کرنے والا ؛ بخارات کے ذریعہ وبائی اثرات سے پاک کرنے والا ؛ (کیمیا) دھواں دیتا ھوا ۔

**Fuming liquor of Boyle :** امونیا دھونی جسےبائل (Boyle) نے سب سے پہلے معلوم کیا تھا ۔

**Fumingly : (adv.) [f.fuming.]** دھواں خارج کرتے ھوئے ؛ دھوئیں کے ذریعہ وبائی اثر سےپاک کرکے ؛ دھونی دے کر ؛ بسا کر ؛ معطر کر کے ۔

**Fumingly : (adv.) [f.fumy (a)]** بخارات یا دھوئیں سےبھرکر ؛ (مجازاً) خشمگیں انداز میں ؛ برافروختہ ھوکر ۔

**Fumitory :** Fumatory کی غلط شکل ۔

**Fumitory : (n) [med. L.'fumus terrae'.]** شاہ ترہ ؛ پت پاپڑہ ایک قسم کا پودا ۔

**Fummel : (n)** (۱) خچر ؛ جس کا باپ گدھا اور ماں گھوڑی ھو ۔ (۲) دیکھو Funnel ۔

**Fumose : (a) [L.'fumosus'.]** (۱) پر از دود؛ دھوئیں یابخارات سے بھرا ھوا ؛ پر بخارات ۔ (۲) نفّاخ؛ بادی؛ ھَوا سے بھرا ھوا ؛ نفخ آور ؛ ریاحی ۔ (۳) دھواں دینے والا ؛ دھواں خارج کرنے والا ؛ دھوئیں جیسا؛ دود آسا ؛ دخانی ۔ (٤) (نباتیات) دھوئیں کے رنگ کا؛ سیاہ یا سیاہی مائل ؛ دھندلا ۔

**Fumous : (a) [f.L.'fumosus'.]** (۱) (مزاحاً) دھوئیں سے متعلق؛ تمباکو نوشی سے متعلق ۔ (۲) (نباتیات) دھوئیں کےرنگ کا ۔

**Fumous capanosis : (n)** (کیمیا) بخارات دخانیہ ۔

**Fumously : (adv.)** دھوئیں کی وابستگی سے ؛ دھوئیں کے رنگ کاھوکر ؛ تمباکونوشی سےوابستہ ھوکر ۔

**Fumy : (a) [f. Fume.]** (۱) بخارات یا دھوئیں سے بھرا ھوا یا اس سے مرکب ؛ دودی ؛ بخاری ؛ دخانی ؛ دود دار (مجازاً) ۔ (۲) خشمگیں ؛ بر افروختہ ؛ (کیمیا) مُدخن ؛ بخارات دار ۔

**Fun : (n) [prob. f. fun. (v).]** (۱) کھیل کود ؛ تماشا ؛ مذاق ؛ ظرافت ؛ شوخی ؛ بازی ؛ تفریح ؛ ٹھٹھول ، مسخراپن ؛ دلگی ۔ (۲) چال ؛ دھوکا ؛ فریب ؛ جھانسا ؛ چُل ؛ دغا ۔ (۳) چکمہ ؛ مغالطہ ؛ مغالطے میں ڈالنے والی چال ؛ پیترا ؛ پیترا بازی ۔ (٤) توصیفی طور پر ؛ دل بہلانے والا ؛ خوشی کرنے والا؛ تفریحی؛ پر لطف ؛ پر تفنن ۔

**For fun/In fun :** مذاق میں ؛ بطور تفریح ؛ مذاقاً ؛ (نہ کہ سنجیدگی سے) ، تفریحاً ۔

**Is good, great fun :** بڑی دل لگی ھےخوب تفریح ھے ؛ نہایت دلچسپی ھے ۔

Like fun : زور شور سے ؛ جلد ؛ بہت ۔

To make fun of : (کسی کا) مذاق اُڑانا ؛ بنانا ؛ کسی سے تمسخر کرنا ؛ تضحیك کرنا ؛ توہین آمیز مذاق کرنا ۔

To poke fun at : (کسی پر) فقرے چست کرنا ؛ کسی کو بنانا ؛ ہنسی اڑانا ؛ ٹھٹھا کرنا ؛ مضحکہ اڑانا ۔

What fun : واہ کیسی دل لگی ہے ! کیا تفریح ہے ۔

Fun : (v) (۱) (شاذ) مذاق کرنا ؛ دل لگی اور تفریح کرنا ؛ کھیل کرنا ؛ ٹھٹھول کرنا ؛ بے وقوف بنانا ؛ دھوکا دینا؛ مغالطے میں ڈالنا؛ ہنسی ہنسی میں چکما دے جانا ؛ جھانسا دینا ؛ اُلوّ بنانا ؛ جُل دینا؛ (نیز) تملق یا خوشامد کرنا؛ چاپلوسی کرنا ؛ (بول چال) ۔

Fun fair : (n) ضمنی نمائش ؛ میلہ یا نمائش جوصرف تفریح کےلئے ہو ؛ تفریحی میلا یا نمائش ۔

Funambulism : (n) رسن سازی ؛ رسی پر چلنے یا ناچنے کا عمل ۔

Funambulist : (n) [f. L. 'funambulus.'] نٹ ؛ رسن باز ؛ رسی پر چلنے یا ناچنے والا ؛ اس طرح تماشہ یا کرتب دکھانے والا ۔

Funambulo : [sp. or If.] دیکھو Funambulist

Function : (n) [L.'functionem.'] (۱) کسی امر کا مناسب طریقۂ عمل جس سے اس امر (چیز یا شخص) کا مقصد پورا ہوتا ہو ۔ (۲) فرض منصبی ؛ ملازمت ؛ پیشہ؛ حرفہ ؛ وظیفہ ؛ کار ؛ شغل ؛ منصب؛ مقام؛ ماموریت ۔ (۳) مذہبی یا دوسری قسم کی عام تقریب یا رسم ؛ کوئی رسمی اہم جلسہ یا صحبت ۔ (٤) (ریاضی) تفاعل ؛ عمل کنندہ ؛ اجرا کنندہ ؛ فنکشن ۔ (٥) انجام ؛ اجرا؛ عمل ؛ ایفا ۔ (٦) (حیوانیات) وظیفہ؛ فعل ؛ (سماجیات) پیشہ؛ حرفہ؛ تقریب؛ (فلسفہ) تفاعل ؛ وظیفہ (لسانیات) عمل ؛ تفاعل ۔

Complementary function : (تجارت) امدادی تفاعل ۔

Consumption function : (تجارت) تفاعل صرف ۔

Contractual function : (n) (تجارت) معاہدۂ تفاعل ۔

Culminative function/Demarcative-: (لسانیات) منتہائی تفاعل ۔

Depreciation function : (تجارت) فرسودگی تفاعل ۔

Distinctive function : (لسانیات) امتیازی تفاعل ۔

Emplyment function : (تجارت) روزگار تفاعل ۔

Estimable function : (شماریات) قابل تخمینہ تفاعل ۔

Estimated function : (شماریات) تخمینہ شدہ تفاعل ۔

Harmonious function : (سماجیات) ہم آہنگ تفاعل ۔

Institutional function : (سماجیات) ادارتی تفاعل ۔

Latent function : (سماجیات) مخفی تفاعل ۔

Loss function : (شماریات) نقصانی تفاعل ۔

Manifest function : (سماجیات) ظاہری تفاعل ۔

Operating characteristic function : (شماریات) مظہر خصوصیت تفاعل ۔

Probability function : (تجارت) اغلبی تفاعل ۔

Production function : (تجارت) تفاعل پیدا وار ۔

Spectral fuction : (n) (شماریات) طیفی تفاعل ۔

Structure function : (سماجیات) ساخت تفاعل ۔

Symbolic function : (سماجیات) علامتی تفاعل ۔

Function : (v) [f. prec. n.] فرض انجام دینا ؛ مقررہ کام پورا کرنا؛ مقصد پورا کرنا یا ہونا ؛ عمل کرنا ۔

Functional (a) (۱) سرکاری ؛ باضابطہ ؛ رسمی ؛ کسی منصب یا فرض منصبی کا یا اُس سے متعلق ۔ (۲) (تشریح) (وہ بات) جو صرف کسی عضو کے عمل مقررہ سے متعلق ہو (خصوصاً مرض کے سلسلہ میں) ۔ (۳) (تشریح) (اسی عضو کے متعلق) جس کا کوئی مقررہ عمل بھی ہو اور محض بےعمل نہ ہو ۔ (٤) (ریاضی) تفاعل کا یا اُس کےمتعلق؛ عمل کنندہ کا یا اس سے متعلق ؛ (حیوانیات) تفاعلی ؛ وظیفی ؛ فعلی ۔

Functional analysis : (n) (سماجیات) تفاعلی تجزیہ ۔

Functional and structural theory : (لسانیات) تفاعلی اور ساختی نظریہ ۔

Functional change : (n) (لسانیات) تفاعلی تبدیلی۔

Functional demand : (n) (تجارت) کارگذاری مانگ۔

Functional dictionary : (n) (لسانیات) عملی لغت۔

Functional diseases : (a) (طب) امراض عضوی ؛ مرض فعلی۔

Functional Linguistics : (n) (لسانیات) تفاعلی لسانیات۔

Functional load : (n) (لسانیات) تفاعلی وزن۔

Functional organisation : (n) (سماجیات) تفاعلی تنظیم۔

Functional relation : (n) (سماجیات) تفاعلی تعلق۔

Functional representation : (n) (تاریخ) نمائندگی بر بنائے پیشہ۔

Functional society : (n) (سماجیات) تفاعلی سماج۔

Functional theory of right : (n) (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) تفاعلی نظریۂ حقوق۔

Functional unit : (n) (لسانیات) تفاعلی اکائی۔

Functional use : (n) (تجارت) مفاد کار کر دگی ؛ مصرف کارکردگی۔

Functional word : (n) (لسانیات) تفاعلی لفظ۔

Functional yield : (n) (لسانیات) تفاعلی حصول۔

Functionalism : (n) (دینیات) فعلیّت (عقیدہ) ؛ وظیفیت۔

Functionalist : (n) (دینیات) فعلیتی ؛ معتقد فعلیت۔

Functionality : (n) (۱)عضوی افعال کی خاصیت۔(۲) (ریاضی) تفاعلیت ؛ حالت تفاعلیت ؛ عمل کنندگی۔

Functionalize : (v) کسی عہدے یا منصب پر مقرر کرنا یا کوئی فرض منصبی سپرد کرنا۔

Functionally : (adv.) فرائض سے متعلق ہو کر ؛ فرائض منصبی انجام دیتے ہوئے۔

Functionarism : (a) کسی کام یا منصب پر ماموریت ؛ عہدہ داری ؛ کارگذاری ؛ صاحب منصب ہونا۔

Functionary : (n) کسی کام یا منصب پر مامور شخص ؛ عہدہ دار؛ وہ شخص جسے مقررہ فرائض انجام دینے ہوں ؛ سرکاری ملازم ؛ مامور ؛ گماشتہ ؛ عامل؛ صاحب مقام ؛ صاحب منصب؛ کار گذار (حشریات، تشریح) عہدہ دار ؛ فعلی عضو ؛ (تاریخ) کارکُن۔

Functionary : (a) کسی عضو کے مقررہ کاموں کا یا ان سے متعلق ؛ عضوی تفاعلات یا وظائف کا یا اُن سے متعلق ؛ کسی منصب یا منصبی کا یا اُن سے متعلق؛ سرکاری؛ دفتری؛ رسمی؛ باضابطہ۔

Functionate : (v) (شاذ) اپنے فرائض انجام دینا ؛ کام کرنا ؛ خدمت انجام دینا ؛ قائم مقامی کرنا۔

Functionating : (n) کارگزار ؛ کار پر داز۔

Functioned : (a) (ریاضی) جس میں تفاعل یا عمل کنندہ ہو۔

Functionless : (a) بےمقصود؛ بےمنصب ؛ بیکار؛ جس کا کوئی کام نہ ہو (خاص کر عضویاتی معنوں میں)۔

Functionless investment : (n) (تجارت) لاحاصل اصلی کار۔

Fund : (n) [L.'fundus.'] (۱) کسی چیز کا مستقل ذخیرہ جس میں سے صرف کیا جاسکے ؛ منبع رسد۔ (۲) روپیہ کا ذخیرہ خصوصاً ایسا ذخیرہ جو کسی خاص کام یا غرض کے لئے مخصوص کر دیا گیا ہو۔ (۳) (جمع) مالی ذرائع۔(٤) قومی سرمایہ ؛ سرمایہ ؛ قومی قرضوں کا ذخیرہ جسے ایک قسم کا سرمایہ یا راس المال تصور کیا جاتا ہے۔ (۵) (طباعت) ایک ہی قسم اور جسامت کے ٹائپ کا مجموعہ۔(٦) فنڈ ؛ رقم ؛ مد؛ خزینہ ؛ (انتظامیہ) سرمایہ ؛ خیریہ؛ فنڈ۔

A fund of commen sense, tenderness, labour, knowledge : عقل و شعور ، محبت ، محنت یاعلم کا ذخیرہ (جو کسی شخص کے پاس ہو)۔

Benevolent fund : (n) (انتظامیہ)سرمایۂ خیریہ ؛ اعانتی سرمایہ ؛ (تجارت) بہبود فنڈ۔

Betterment fund : (n) (تجارت) بہتری فنڈ۔

Contingency fund : (n) (تجارت) ناگہانی فنڈ۔

Provident fund : (n) (انتظامیہ ،تجارت) پراویڈنٹ فنڈ۔

Reserve fund : (n) مدّ محفوظ ؛ محفوظ فنڈ۔

مقام براز ؛ بیٹ کرنے کی جگہ ؛ مبرز ؛ (تشریح) قاعدہ ؛ اساس ؛ پیندہ ۔

Fundamental : (a) (۱) بنیادی ؛ اساسی ؛ اصلی ؛ مرکزی ؛ مصدری ؛ ضروری ؛ واجب ؛ ابتدائی ؛ حقیقی؛ اوّلیہ ؛ اوّلی ۔ (۲) (غیر مادی استعمال میں) اساس یابنیادکی طرح کام دینےوالا ۔ (۳) (زمین کی پرت) جو سب سے نیچےہو ۔ (٤) (موسیقی) (تین یا زیادہ سروں کے ملاپ میں) سب سےنچلا؛ مدھم یا بنیادی (سُر)۔

Fundamental : (n) (۱) اصول ؛ قاعدہ ؛ اساس ؛ کسی نظام کا اصلی اصول (بنیاد) ؛ جزو لازم ؛ (خاص کر جمع میں) ۔ (۲) (موسیقی) بنیادی سُر ؛ سب سے نچلا یا مدھم سُر ؛ کلیدی سُر ۔ Fundamental tone or note کا مخفف ۔

A fundamental change : ایک بنیادی تغیر ۔

The fundamental form : حقیقی یا اصلی صورت ۔

The fundamental rules : بنیادی یا اصلی قواعد ۔

Fundamental bass : (n) (موسیقی) وہ دھیما سُر جو تین یا زیادہ سُروں کے ملاپ کی بنیاد تیار کرتا ھے ۔

Fundamental bliefs : (n) (منطق) یقینیات اوّلیہ ۔

Fundamental chord : (n) (موسیقی) بنیادی سُر کی ہم آہنگ آوازوں سےبنایا ھوا تین یا زیادہ سُروں کا ملاپ ۔

Fundamental colours : (n) (روشنی)الوان اصلی؛ اصلی رنگ ۔

Fundamental freedoms : (n) (تاریخ) بنیادی حقوق ۔

Fundamental frequency : (n) (لسانیات) بنیادی تعدد ۔

Fundamental human rights : (n) (تاریخ) بنیادی حقوق انسانی ۔

Fundamental note : (n) (موسیقی) تار کا سب سے نیچا سُر ؛ بنیادی سر ۔

Fundamental pitch : (n) (موسیقی) بنیادی سُر ۔

Fundamental principle : (n) (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) بنیادی اصول ۔

Fundamental probability set : (شماریات) بنیادی احتمالی سیٹ ۔

Sinking fund : (n) ذخیرہ ادائی ؛ وہ پس انداز جو سرمایہ کےطور پر (یا قرضہ کی ادائی کےلئے) جمع کیا جاتا ھے ؛ (تجارت) ادائی فنڈ ۔

Small saving fund : (n) (انتظامیہ) چھوٹی بچت ۔

The (public) funds : قومی یا ملکی قرضہ کا سرمایہ سرمایہ جس میں عوام بھی روپیہ لگا سکیں ۔

(To be) in funds : روپیہ رکھنے والا ؛ گرہ میں پیسہ رکھنے والا ؛ مالدار (ھونا) ۔

Fund : (v) (۱) عارضی قرضے کا مستقل قرضےمیں کسی مقررہ شرح سود پرتبادلہ کردینا یا اسے کسی سرمائےمیں لگادینا؛ فنڈ مہیا کرنا؛ سرمایہ فراہم کرنا؛ پونجی اکٹھا کرنا ۔ (۲) جمع کر دینا ؛ ذخیرے میں ملانا یا جمع کرنا ؛ ذخیرہ کرنا؛ جمع کرنا؛ کسی ذخیرے یا خزانےمیں رکھنا ۔ (۳) ملکی قرضہ کے سر مایہ میں روپیہ لگانا؛ قومی سرمائے میں روپیہ لگانا ۔ (٤) مخصوص ادائیوں کےلئے مالیات کا ایک حصہ بطورضمانت الگ کر دینا (تاکہ قومی قرضے کے سود کی ادائی باقاعدگی سے ھوتی رھے) ۔

Fund head : (n) (معاشیات) مدِّسرمایہ ۔

Fund-holder : (n) وہ شخص جس نےقومی یا ملکی سرمائے میں روپیہ لگایا ھو ؛ سرمایہء قومی یا ملکی میں روپیہ لگانےوالا ۔

Fund-lord : (n) وہ صاحب ثروت یا بڑا شخص جس کا رتبہ یا پوزیشن قومی یا ملکی سرمائے میں روپیہ لگانے کے سبب ھو ۔

Fund-monger : (n) وہ شخص جو قومی سرمائے میں سٹے کا کاروبار کرتا ھے ۔

Fundable : (a) ذخیرے یا خزانے میں شامل کرنے کے لائق ؛ لائق جمع؛ لائق ذخیرہ؛ قومی سرمائے میں لگائے جانے کے لائق یا لگایا جانے والا (روپیہ) ؛ (عارضی قرضہ) جسےمقررہ شرح سود پر مستقل قرضے میں تبدیل کیا جاسکے ۔

Fundal : (a) [f. fundus+al.] کسی عضو کی تہ یا اسی کے بنیادی حصے سے متعلق ؛ اساسی ؛ بنیادی ؛ (تشریح) قاعی ۔

Fundament : (n) [ME.'fondement.'] چوتڑ ؛ پیندی ؛ سرین ؛ مقعد ؛ نشست ؛ اساس ؛ پایہ ؛ (پرندوں میں)

Fundamental quantities : (n) (طبیعیات)بنیادی مقداریں۔

Fundamental random process : (شماریات) بنیادی اتفاقی عمل۔

Fundamental right : (n) (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات) بنیادی حق۔

Fundamental rules : (n) قواعد اصلی : بنیادی قوانین۔

Fundamental tone : (n) نغمہء آہنگ جو کسی بلند آواز جسم کے ترنم سے پیدا ہو۔

Fundamental units : (n) (طبیعیات) بنیادی اکائیاں۔

Fundamentalism : (n) (امریکا) پروٹسٹنٹ مذہب میں عقائد جدیدہ کے خلاف ان دیرینہ عقائد پر قائم رہنا کہ انجیل کی صحت ناقابل انکار ہے اور لفظاً لفظاً مذہب کےاصولوں کو (لفظی معنوں میں) قبول کرنا۔

Fundamentalist : (n) وہ شخص جو انجیل کے متعلق دیرینہ عقائدرکھتا ہو (کہ اس کی صحت ناقابل انکار ہے) نیز بصور صفت۔

Fundamentality : (a) اصلیت : مرکزیت : حقیقت : اساسیت : ابتدائی یا بنیادی ہونے کی حالت یا صفت۔

Fundamentally : (adv.) بنیادی اصولوں کے مطابق : حقیقت یا اصلیت کے موافق : اساسی طورپر : بطور اصل : لازمی طور پر : حقیقی طور پر :بنیادی طورپر : اصولی طورپر۔

Fundamentum : (n) [L.] : قاعدہ : اصل منطقی : منطقی بنیاد : اصل حاکمہ : پایہ و اساس۔

Fundatorial : (a) [f. L.'fundatorius.'] کسی بانی، موسس یا موجد سے متعلق۔

Funded : (a) (۱) ریاست کے مستقل قرضوں میں شامل کیا ہوا۔(۲) قومی یا ملکی سرمائےمیں لگایا ہوا۔ (۳) جمع کیا ہوا : ذخیرہ کیا ہوا۔

Fundiform : (a) (تشریح) قاعہ نما : اونگ نما۔

Funding : (n) کسی عارضی قرضے کا(مقررہ شرح سود پر) مستقل قرضے میں تبادلہ نیز توصیفی معنوں میں۔

Funding loan : (n) (تجارت) سرکاری تمسکات۔

Fundless : (a) بےمال : غیرمتمول : بے سرمایہ : بےپونجی : جس کے پاس دولت ، مال یا ذرائع نہ ہوں : غریب : نادار : غیر مالدار۔

Fundus : (n) [L.] (تشریح) کسی عضو کی تہ یا پیندی : بیرونی دہن یا سوراخ سے دور جو حصہ ہو : کسی عضو کی جڑ ، بنیاد : (تشریح) (i) قاعہ : اساس : عضو۔(ii) قعر چشم : قاعہء چشم۔

Fundus oculi : (n) (تشریح) قاعۃ العین : قاعہء چشم۔

Fundus of the eye : (n) دیدے کا پچھلا حصہ جو شفاف لینس کے پیچھے ہوتا ہے۔

Fundus uteri : (n) (تشریح) قاعہء رحم : اندام رحم۔

Funebrial/Funebral : (a) [L.'funebris.'] (شاذ) جنازہ اور تجہیز و تکفین کےمتعلق یا مناسب حال : افسردہ : تاریک : غمگین : اداس۔

The custom is funebrial in origin : اصلیت میں یہ رسم تجہیز و تکفین سے تعلق رکھتی ہے۔

Funeral : (n) [med. L. f. 'funus.'] (۱) مُردے کی تدفین یا کریا کرم مع تمام مراسم تجہیز وتکفین : جنازہ : نعش میت: تجہیزوتکفین : تدفین ۔(۲) (امریکا) جنازے یا تدفین سے متعلق وعظ یا پند و نصیحت : شمشان پر کیاجانے والا پوجا پاٹ: آرتی : بھجن یا جنازے کےلئے دعا : فاتحہ : قل خوانی : ایصال ثواب ۔ (۳) جنازے کا جلوس ۔ (٤) (غیر معینہ طور پر) موت : وفات : قبر : گور : یادگار : نشان : قدیم عمارت۔

One's funeral : اپنے معاملات : ذاتی معاملات (اکثر جن کے نتائج ناخوش گوار ہوں) (ابتداً امریکی عامیانہ)۔

Funeral : (a) (۱) جنازے کے متعلق یا جنازہ پر یا مردے کو جلانے کے وقت استعمال کی جانے والی (شے) قبرستان : شمشان یا جائے تدفین پر استعمال شدہ ۔ (۲) جنازہ یا تجہیز و تکفین کےمناسب حال یا اس سے متعلق، (لہذا) تاریک؛ سنسان؛ افسردہ : اداس : غم ناک ۔ (۳) جنازے کا یا اُس سے متعلق : تدفینی۔

Funeral car : (n) جنازہ لے جانے والی گاڑی : نعش کش : میت گاڑی : تابوت کش۔

Funeral oration : (n) تقریر تعزیت۔

Funeral pile/-pyre : (n) لکڑی کا ڈھیر جس پر لاش جلائی جاتی ھے ؛ چتا؛ (ماقبل تاریخ) چتا ۔

Funeral show : (n) (ماقبل تاریخ) ماتمی جلسہ ۔

Funeral urn: (n) ستودان ؛ وہ برتن جس میں جلانے کے بعد مردہ کی خاک رکھی جاتی ھے ۔

Funerary : (a) [L. late. 'funerarius.'] تجہیز و تکفین کے متعلق؛ تدفینی ؛ جنازے یا تدفین سے متعلق ۔

Funerary accessories : (n) (ماقبل تاریخ) تجہیز و تکفین کا سامان ۔

Funerary monuments : (n) (ماقبل تاریخ) جنازے کی یادگاریں ۔

Funerary wagon : (n) (ماقبل تاریخ) جنازہ کی گاڑی ۔

Funereal : (a) [f. L.] جنازہ یاتجہیز و تکفین کے مناسب حال ؛ تجہیز و تکفین کا یا اس سے متعلق ؛ تدفینی ؛ جنازے کا یا اُس سے متعلق ؛ (لہٰذا) اداس ؛ افسردہ ؛ تاریک ؛ تیرہ وتار ؛ سنسان ؛ غمگین ؛ غمناک ؛ دلگیر ؛ ملول ؛ محزوں ؛ غم انگیز ؛ حسرتناک ۔

Funereally : (adv.) مثل جنازہ کے ؛ افسردگی کے ساتھ ؛ افسردہ و سنسان طورپر ؛ تیزہ وتارھو کر ؛ اُداسی سے ۔

Funest : (a) [L.'funester.' f.'funus'.] (شاذ) موت یا بدبختی لانے والا ؛ یا اُس کی علامت ظاہر کرنے والا ؛ مرگ آور ؛ مصیبت خیز ؛ آفت انگیز ؛ منحوس ؛ شوم ؛ مضرت رساں ؛ تباہ کن ؛ مہلک ؛ جاں ستاں ؛ کار ؛ افسوس ناک ؛ ترس ناک ؛ انتہائی تاسف انگیز ۔

Fungaceous : (a)[f.'fungus.'] سماروغ کی فطرت کا؛ سماروغ مانند ؛ سماروغ جیسا ۔

Fungal : (a) [f. L.'fungus.'] سماروغ کا یا اُس سے متعلق ؛ سانپ کی چھتری جیسا یا اُس کی نوعیت کا ؛ سماروغ مانند (نباتیات) فُطری ؛ سماروغی ۔

Fungal : (n) سماروغ ؛ کھمبی ؛ ککرمتّا ؛ کلاہ باراں ؛ گلِ گورستان ؛ قارچ ؛ سانپ کی چھتری ۔

Fungate : (n) [f. Fungus+-ate.] (کیمیا) سماروغی ترشہ اور اساس تیزاب سے مل کر (نمک ھو جانے والے عنصر) کے مرکب سے بنایا ھوا نمک ۔

Fungate : (v) (مرضیات) سماروغ یا کھمبی کی شکل میں پیدا ھونا یا اُگنا ؛ سماروغ کی طرح تیزی سے بڑھنا یا نشو ونما پانا ۔

Fungation : (n) (نباتیات) تقطّر ۔

Fungi imperfect : (n) (نباتیات) غیر جنسی فُطرات ؛ نامکمل فُطرات ۔

Fungible : (n) [med. L.'fungibilis.'] وہ چیز جس کے بدلے کوئی چیزپیش کی گئی ھو ؛ شے مثلی ؛ اموال مثلی ؛ اموال قابل تفویض ۔

Fungible : (a) اس چیز کےبارے میں کہا جاتا ھےجو اُس وقت زیر بار منت ھوتی جب اس کے عوض کوئی دو سری چیز خواہ اسی قسم یا دوسری قسم کی پیش کی جاتی ھے؛ عوض دار ؛ مثلی ؛ قابل تفویض ۔

Fungic : (a) کھمبیوں یا سماورغوں کا یا اُن سے متعلق ؛ سماروغی ؛ سانپ کی چھتری کا یا اُس سے متعلق ۔

Fungic acid : (n) لیمو، سیب اور فاسفورس کے ترشوں کا مخلوط ؛ سماورغی ترشہ ۔

Fungicide : (n) سماروغ یا کھمبی کوضائع کردینے والا مادہ؛ سماروغ کُش ؛ (نباتیات) فُطر کش ؛ دافع فُطر ۔

Fungiform : (a) سماروغ مانند ؛ سماروغ جیسا ؛ سانپ کی چھتری کی شکل کا ؛ خاص کر زبان پر ھونے والےاس شکل کے دانے کو کہاجاتا ھے جو بٹھنی یا سر پستان کی شکل کا ھوتا ھے ؛ (نباتیات) فُطرنما ۔

Fungilliform : (a) دیکھو Fungiform

Fungillus : (n) [mod. L. dim of L. 'fungus.'] چھوٹی کھمبی ؛ چھوٹی سماروغ ۔

Fungistal : (a) (نباتیات) مانع فُطر ۔

Fungin : (n) [Erron. fungine.] وہ مادہ جس سے سماروغ کے اندرونی خانے (کیسے) بنتے ہیں ۔

Fungivorous : (a) سماروغ یا کھمبی پر بسر کرنے والا ؛ سماروغ کھاکر زندگی گذارنےوالا؛ (حیوانیات) فُطر خور ۔

Fungoid : (a) سمارغ کی مانند ؛ سماروغ کے خواص رکھنے والا ؛ تیزی سے بڑھنے والا ؛ سماروغی؛ خاص کر (مرضیات میں) ؛ (نباتیات) فُطر نما ۔

Fungoid : (n) تیز رُشد پودا ؛ سماروغ کی مانند یا اُس کے خواص رکھنےوالا؛ تیزی سے بڑھنے یا نشو ونما پانے والا پودا ۔

Fungological : (a) سماروغیاتی ؛ سماروغ شناسی کا یا اُس سے متعلق ۔

Fungologist : (n) سماروغ شناس ؛ ماہر سماروغیات ؛ کھمبیوں کا علم جاننے والا ۔

Fungology : (n) سماروغیات ؛ سماروغ شناسی ؛ کھمبیوں یا سماروغوں کا علم یا اُن کا مطالعہ ۔

Fungose : (a) [L. fungosus, f. 'fungus.'] کھمبی کا یا اُس سے متعلق؛ کھمبی کے خواص رکھنے والا (خاص کر مرضیات میں) ۔

Fungosity : (n) سماروغیت ؛ سماروغ مانند یا سماروغ کی خاصیت کا ہونے کی صفت یا حالت ؛ سماروغی روئیدگی ؛ سماروغ کی طرح تیزی سے بڑھنے والا فاسد پھوڑا ؛ (نباتیات) فطری نُموئی ۔

Fungous : (a) [L.'fungosus.'] (۱) سماروغ کایا اُس سےمتعلق؛ سماروغ کی قسم کا؛ سماروغی ؛ کھمبیوں کی طرح جلد پیدا ہونے والا ؛ کھمبی کی خاصیت رکھنے والا ؛ (خاص کر مرضیات میں) اسفنج نما ؛ فاسد پھوڑا ۔ (۲) کھمبی کی طرح اچانک اُگ آنےوالا یا نکل آنے والا ؛ زود روئیدہ ؛ زود نمو ؛ تیز رُشد ؛ عارضی ؛ نا پائدار ؛ دم بھرکا ؛ (۳) (نباتیات) نا پائدار ؛ فُطری ۔

Fungus : (n) [L 'fungus.'] (۱) کلاہ باراں ؛ سانپ کی چھتری ؛ گل گورستان ؛ سماروغ ؛ ککر متّا ؛ کھمبی ؛ چتر مار ؛ فُطر ۔ (۲) ایسی چیزیں جو دفعتاً پیدا ہو جائیں ۔ (۳) (مرضیات) اسفنجی قسم کا ایک فاسد دنبل ۔ (٤) مچھلی کی جلدی بیماری ۔ (٥) (طب) فُطری دمّل ؛ حرام گوشت ۔

Fungus foot : (n) (طب) فُطر پائی ۔

Fungusy : (a) جس پر کھمبیاں اُگی ہوں ؛ سماروغی ۔

Funic : (a) [f. funis+-ic.] نال سے متعلق ؛ وابستہ بہ نال (جو دائی بچے کی پیدائش کے وقت کاٹ دیتی ہے ؛ (تشریح) حَبلی ؛ ریسمانی ؛ سُری ۔

Funicle : (n) [Anglicized f. Funiculus.] (۱) نال ( جو دائی بچوں کی پیدائش کے وقت کاٹ دیتی ہے)۔ (۲) (نباتیات) ساقہ٭ تخمچہ ؛ وہ چھوٹا ڈنٹھل جس کے ذریعہ بیج یا بیضک آنول نال سے چپکا ہوتا ہے ۔ (۳) بعض کیڑوں کے محاس کے اس حصے کے لئے ایک اصطلاح جو محاس کی جڑ اور ڈنٹے کے درمیان ہوتا ہے ۔ (٤) عصبی ریشوں کی طناب یا گچھے جو ملانے والی نسیجوں کے غلاف میں یکجا بندھے ہوتے ہیں اور جنہیں Perineurium یا Neurilemma بھی کہتے ہیں ۔ (٥) (نباتیات) اسنك ؛ تخم ؛ ڈنڈی (تشریح ، حیوانیات) حبل ُ سُرّی ؛ بند ناف ؛ ناڑ ؛ (حیوانیات) حبل منوی۔

Funicular : (a) (۱) نال کایا اُس سے متعلق ؛ (تشریح) عصبی ریشوں کی ابتدائی طناب کا یا اُس سےمتعلق ۔ (۲) رسے یا اُس کے کھچاؤ یا تناؤ سے متعلق ۔ (۳) رسّا نما ؛ رسّے جیسا ؛ مثل طناب ؛ طناب آسا؛ (خاص کرتشریح اورنباتیات میں) (تشرح) حبلی ؛ ریسمانی ؛ سُرّی ۔

Funicular machine : (n) رسے، چرخیوں اورمعلّق اوزان کی ایک ترتیب جو سکونیات سےمتعلق اصولوں کو مثالوں سے واضح کرنے کےلئے وضع کی گئی ہو ۔

Funicular polygon : (n) وہ شکل جو اُس رسّے کی ہوتی ہے جو دونوں سروں پر بندھا ہوا ہو اور جس میں مختلف مقامات پر اوزان لٹك رہے ہوں ؛ (طبیعیات) ریسمانی کثیر الاضلاع۔

Funicular railway/Funicular : (n) وہ ریلوے جو لوہے کی رسّیوں اور قائم انجن سے چلائی جاتی ہے (کھینچی جاتی ہے) ؛ رسّے اور چرخیوں سے چلنے والی گاڑی جو عموماً پہاڑوں پر جانے کےلئے ہوتی ہے ؛ جھولا گاڑی ؛ جھولا ۔

Funiculate : (n) (نباتیات اور حیوانیات) نال دار ؛ ناف دار دنٹھل ؛ طناب دار۔

Funiculitis : (n) (طب) ورم حبلی منی ۔

Funiculus : (n) [L dim. fo 'funis.'] دیکھو Funicle

Funiculus spermaticus : (n) (تشریح) حبل منوی ۔

Funiform : (a) [L.'funis.'] رسی نما ؛ رسے جیسا ؛ طناب مانند ؛ بہ شکل ریسماں ؛ بہ شکل طناب ۔

Funiliform : (a) (نباتیات) نال کی طرح چمڑا (جو لچك دار ہو مگر اس کا کاٹنا یا توڑنا مشکل ہو)؛ مضبوط؛ گول اور لچك دار ۔

سلجھی ہوئی؛ غیر پیچیدہ ؛ نیزلہراتی ہوئی؛ گٹکری دار (آواز ، لے) لوچ دار؛ وضع دار۔

**Funnel : (n) [ME.'fonel.']** (١) پُرنی ؛ قیف؛ فنل ؛ ایسی نلکی جو ایک طرف سے پتلی اور دوسری طرف سے پھیلا ہوا منہ رکھتی ہو جس کے ذریعہ سے تنگ منہ کی چیزوں میں رقیق اشیا یا سفوف وغیرہ ڈالے جا سکیں ۔ (٢) روشن دان عمارت میں) ہو یا روشنی پہنچانے کا راستہ ؛ دود کش ؛ بادگیر ۔ (٣) انجن یاجہاز کا دود کش ؛ دھنوا را ۔ (٤) دودکش کے نیچے کا حصہ جو قیف نما ہوتا ہے ؛ (انجینیئرنگ) قیفی دودکش ۔ (٥) وہ سوراخ جس سے ہوکر پگھلی ہوئی دھات سانچے میں اُنڈیلی جاتی ہے ۔ (٦) (تشریحات ، حیوانیات) قیف نما عضو ۔ (٧) چٹانوں میں قیف نما سوراخ ؛ درز یا نالی ۔ (٨) دھات کا بنا ہوا گول رسّا خاص کر وہ جو مستول کے سرے پر لگا ہو تا ہے اور جس میں چرخی لگی ہوئی ہوتی ہے ۔

**Funnel : (n) [Origing unkn.]** (بول چال) خچر (جس کا باپ گدھا ہو)۔

**Funnel-form :** قیف مانند؛ قیف نما؛ قیف کی شکل کا (خاص کر نباتیات میں) ؛ (کیمیا) قیف کی شکل کا ۔

**Funnel-shaped : (a)** دیکھو Funnel-form

**Funnel stand : (n)** (کیمیا) قیف دان ۔

**Funnel stays : (n)** جہازکی چمنی کےدہانے سےجہازکےپہلوؤں تک لگے ہوئے رسّے یا زنجیریں۔

**Funnelled : (a)** قیف نماجس میں دودکش لگاہو (نیز مجازاً) (نباتیات) قیف نما؛ قیف کی شکل کا؛ قیف مانند ۔

**Funnily : (adv.)** ظریفانہ ؛ مسخرہ پن سے ؛ دل لگی سے ؛ عجوبہ پن سے ؛ بطور مضحك ؛ طرفگی سے ؛ انوکھے طور پر ؛ بے ڈھنگے طور پر ؛ حیرت انگیز طور پر ۔

**Funniment : (n)** مذاق ؛ دل لگی ؛ بذلہ گوئی ؛ ظرافت ؛ ٹھٹھول ؛ ہنسوڑ پن ؛ شوخ طبعی ؛ زندہ دلی ۔

**Funniness : (n)** مسخرہ پن ؛ ہنسوڑ پن ؛ عجوبہ پن ؛ ظرافت ؛ زندہ دلی ؛ شوخ طبعی ؛ عُجب ؛ نرالاپن ؛ طُرفگی ؛ انوکھاپن ؛ بےطوری ؛ بےڈھنگاپن ؛ اجنبیت ۔

**Funipendulous : (a) [L.'funis+pendulus.']** رسّے سے لٹکاہوا ؛ طناب سے لٹکتا یا جھولتا ہوا ؛ ٹنگے ہوئے یا تنےہوئے رسے سے بندھا ہوا یاجڑا ہوا ۔

**Funis : (n) [L.]** نال (جو دائی بچے کی پیدائش کے وقت کاٹتی ہے) ؛ ناڑ ؛ (نباتیات) رسن ؛ رسّی ؛ (تشریح) حبل سُرّی ۔

**Funk : (n) [origin doubtful.]** (١) (عامیانہ) ڈر ؛ خوف ؛ گھبراہٹ ؛ ہراس ؛ وحشت ؛ ہول ؛ دہشت ؛ سراسیمگی یا سنسنی ۔ (٢) سنسنی پھیلانے والا ؛ گھبرانےوالا؛ خائف کردینےوالا یا ہوجانے والا ؛ ڈرنے یا ڈرانے والا ۔ (٣) (عامیانہ) (ابتداً امریکا) وہ موسیقی جو غیر پیچیدہ ہو ؛ سلجھی ہوئی موسیقی ۔

**Blue funk :** سخت دہشت ؛ انتہائی سراسیمگی ۔

**Funk : (v) [Origin doubtful.]** (١) (عامیانہ) کسی شخص کے منہ پر) دھواں چھوڑنا ؛ تمباکو نوشی کرنا ؛ پائپ پینا ؛ حقہ پینا ؛ (تمباکو یا پائپ سے) دھواں نکالنا ؛ دھواں نکلنا ؛ دھواں اُٹھنا ؛ دھواں دینا ۔ (٢) بدبو پیدا کرنا ؛ عفونت یا بدبو کا باعث ہونا ۔

**Funk : (v) [Origni unkn.]** (١) (عامیانہ) خوف سے سراسیمہ ہو جانا ؛ ڈر کر سمٹ جانا ؛ گھبرا جانا ؛ کسی چیز کو چھوڑ بھاگنا ؛ نکل بھاگنا ؛ اپنی بات سے پھر جانا ؛ (کسی کام سے) جی چھوڑ دینا ؛ کسی کام سے ڈرنا ۔ (٢) جی چرانا ؛ بچنا ؛ کترانا ؛ پیچھے ہٹنا ؛ بزدلی کا اظہار کرنا ؛ پہلو تہی کرنا ۔ (٣) (کسی شخص سے) ڈرنا، خوف کھانا ۔ (٤) کسی کے دل میں خوف پیدا کرنا ؛ ڈرانا ؛ دھمکانا ؛ خوف زدہ کرنا ۔

**Funk-hole : (n)** (فوجی عامیانہ) کُھدی ہوئی خندق ؛ کوئی کام جو اس لئے شروع کر دیا جائے کہ فوجی خدمت سے بچنے کا بہانہ ہو ۔

**Funker : (n)** (١) ڈرانے والا ؛ دھمکانےوالا ؛ خوف دلانےوالا ؛ سراسیمہ کرنے والا ؛ خوف زدہ کرنے والا ۔ (٢) کام چور، بزدل ؛ کام سے کترانے والا ؛ ڈرپوک ۔

**Funky : (a)** (١) بزدل ؛ کام چور ۔ (٢) وحشت زدہ ؛ متوحش ؛ خائف ؛ ڈرا ہوا ؛ سراسیمہ ؛ گھبرایا ہوا ۔

**Funky : (a) [f. Funk (n)]** (١) پھپوندی لگا ؛ باسی ؛ اُبسا ہوا ؛ بدبودار، متعفن ۔ (٢) (عامیانہ ابتداً امریکا) (جاز یاس جیسی موسیقی) ؛ پورے طور پر

**Funny : (a) [f. Fun.(n)]** (۱) پُر مذاق ؛ مضحك ؛ خنده آور ؛ مسخره ؛ تمسخر انگیز ؛ ظریف ؛ زنده دل ؛ ہنسوڑ ؛ شوخ طبع ؛ خوش مزاج ۔ (۲) عجیب ؛ نرالا ؛ طرفه ؛ انوکھا ؛ بےطور ؛ بے ڈھنگا ؛ خبطی سا ۔ (۳) حیران کر دینےوالا ؛ جس کا سمجھ میں آنا مشکل ہو، حیرت انگیز ؛ نیا ؛ ناواقف ؛ اجنبی (بول چال) ۔

**Funny : (n)** ایک چھوٹی سی کشتی جس میں صرف ایک ملّاح (کھویّا) بیٹھ سکتا ہے ۔

**Funny-bone : (n)** کہنی کا وه حصه جس کے اوپر سے زندی عصب (Ülmer nerve) گزرتا ہے ؛ اسے ایسا اس لئے کہا جاتا ہے که اس پر چوٹ پہنچانے سے ایک عجیب سا احساس ہوتا ہے) ؛ (تشریح) حرفقه ؛ شوخ ہڈی ۔

**Funny man : (n)** پیشه ور مسخره ؛ شوخ ۔

**Fur : (n) [f. fur. (v).]** (۱) پوستین ؛ سمور ؛ سنجاب ؛ قاقم ۔ (۲) جانور کی بال دار کھال جس پر ملائم بال ہوتے ہیں اور جس کو صاف کرکے اور دھو کر پوستین بناتےہیں ۔ (۳) (جمع) سمور کا لباس یاجس لباس میں سمورلگاہو ۔ (٤) گاد وغیره جو نیچے کی سطح پر جم جائے؛ تلچھٹ ؛ درد ۔ (۵) وه کانٹے ؛ پپڑیاں جو بیماری کی حالت میں زبان پر جم جاتے ہیں ۔ (٦) چونا اور کوئله کے نمك کی ته جو کیتلی اور بائلر کے پیندے میں جم جاتی ہے ۔ (۷) سمور دارجانور ۔ (۸) (نجّاری ) سڑی ہوئی کڑی یا شہتیر مضبوطی کے لئے کیلوں کے سہارے جڑا ہوا لکڑی کا ٹکڑا ۔ (۹) نیزتوصیفی معنوں میں ۔ (۱۰) فر یا بالوں کے مشابه کوئی چیز ؛ فر کی طرح کسی چیز کی سطح کی رنگائی یا استر کاری ۔ (۱۱) (نقابت) (ڈھال کی) رنگ کاری (جس میں مختلف رنگوں کے پیوند ہوتے ہیں) ؛ (کیمیا) تلچھٹ ؛ (طب) میل ۔

**To make the fur fly :** (امریکی ، عامیانه) رُواں نکالنا یانوچنا؛ زوردارپنجے مارنا ؛ بری طرح نوچنا؛ کھسوٹنا؛ سخت خراشیں‌لگانا؛ شدیدطورپر زخمی کردینا؛ بھنبھوڑ لینا ؛ سخت مجروح کر ڈالنا ۔

**To stroke the fur the wrong way :** (مجازاً) جھلاہٹ پیدا کرنا ؛ باعث کوفت ہونا؛ غصه دلانا ؛ ہیجان پیدا کرنا ۔

**Fur : (v) [OF.'forrer'.]** (۱) لباس میں سمور لگانا ؛ سمور پہنانا؛ جانوروں کے جسم پر بال پیدا کرنا؛ زبان پر کانٹے یا مریضانه پپڑیاں پیدا ہونا ۔ (۲) انجن کے بائلر کی ته کو چونے کی ته سے صاف کرنا ۔ (۳) فرش کی لکڑیوں کی سطح کو لکڑی کی چھپٹیاں لگا کر یکسار کرنا ۔

**Fur and feather : (n)** سمور دار جانور اور پرندے ؛ شکاری جانور اور شکاری پرندے ۔

**Fur-puller : (n)** خرگوش اور دو سرے جانوروں کے چمڑے اتارنے والا ۔

**Fur-seal : (n)** سگ ماہی کی سمور ؛ سیل مچھلی کی کھال یا سمور ۔

**Furacious : (a) [L.f.'furari.']** (مزاحاً) چور ؛ چوٹّا ؛ چوری کا عادی ؛ دُزد ؛ چوری میں پلا ہوا ۔

**Furacity : (n)** چوٹّاپن ؛ چوری کی رغبت ؛ دُزدی ۔

**Furan/Furane : (n) [abbrev. of Furfuran.]** (۱) (کیمیا) ہلکی یا اثیری بو والا ایک بےرنگ سیال ( $CH_4O$ ) ؛ فیوران ۔ (۲) فیوران سے بنا ہوا کوئی بھی سیال جس میں فیورانی رنگ موجود ہو ۔

**Furan resin : (n)** (درختوں کی) مختلف رالوں میں سے کوئی جس میں فیوران کے سالمے موجود ہوں ۔

**Furan ring : (n)** کار بن کے چار سالموں اور آکسیجن کے ایک سالمے کا حلقه یا دائره ۔

**Furbelow : (n) [Altered f. Falbala.]** (۱) گوٹ ؛ سنجاف ؛ جھالر؛ چین ؛ پلیٹیں پڑی ہوئی گوٹ جو زنانه پاجامے یا لہنگے پر لگی ہوتی ہے ؛ پیٹی کوٹ یا گاؤن کا چنٹ دار حاشیه ۔ (۲) (جمع میں تحقیراً) بھڑك دار، دکھاوے کےزیور۔ (۳) ایك قسم کی سمندری گھاس جس کے پتے لمبے اور پُرشکن ہوتے ہیں ۔ (٤) جھالر جیسی کوئی چیز ۔ (۵) (توصیفی معنوں میں) جھالردار یا سنجاف دار لباس یا کوئی چیز ۔

**Furbelow : (v)** گوٹ لگا کر مزین کرنا ؛ جھالریں لگانا یا چنٹ دار حاشیه بنانا ؛ سنجاف دار بنانا ۔

**Furbish : (v) [OF.'forbiss-.']** (۱) زنگ دور کرنا ؛ جلا کرنا؛ چمکانا ؛ صیقل کرنا ؛ رگڑ کر صاف کرنا ؛ یا چمکانا؛ جلا دینا ۔ (۲) (کسی پرانی چیز کو) صاف کر کے نیا کر دینا ؛ تجدید کر دینا ؛ احیا کرنا؛ پھر سے بنا دینا ؛ درست کردینا ۔ (۳) کسی قدیم چیز کو درست کرکےپھر کارآمد

بنا دینا ؛ پھر سے رواج دینا ؛ بحال کرنا ؛ جان ڈالنا ؛ تازہ کر دینا (خاص کر up کے ساتھ) ۔

**Furbisher : (n)** زنگ دور کرنے والا ؛ صیقل گر ؛ جلا دینے والا ؛ جلا کار ؛ صاف کرنے، نیا بنا دینے والا ؛ تجدید کرنے والا ؛ پھر سے رواج دینے والا ۔

**Furca : (n)** (حیوانیات) شعبیّہ ؛ شاخیہ ۔

**Furcal : (a)** (نباتیات ، حیوانیات) شاخ دار ؛ دو شاخہ ۔

**Furcate : (a) [med. L.'furcatus.']** (نباتیات، حیوانیات) شاخ دار ؛ شاخوں والا ؛ شاخہ شاخہ ؛ دو شاخہ نما بنا ہوا ۔

**Furcate : (v)** شاخ دار بنانا ؛ تقسیم کرنا ۔

**Furcated : (a)** شاخ دار ؛ دو شاخہ نما ؛ منقسم ؛ شاخہ شاخہ ۔

**Furcately/Furcato : (adv.)** شاخہ شاخہ ؛ شاخ دار ہو کر ۔

**Furcation : (n) [f. L.'furca.']** تقسیم کرنے یا شاخ دار بنانے کا عمل یا طریقہ ؛ شگافتگی ؛ تقسیم کاری ؛ انشعاب ؛ دوشاخہ نما تقسیم یا شاخ ؛ شاخیّت ۔

**Furcellatus : (a)** (نباتیات) شاخچہ دار ۔

**Furciferous : (a) [f.L.'furcifer.']** (۱) (حشریات) دو شاخہ نما ابھار والا؛ شاخ دار؛ سینگ دار (بعض تتلیوں کےپہل روپ کے لئے آتا ہے) ۔ (۲) پاجی ؛ بدمعاش ؛ بد ذات ؛ شریر ۔

**Furcula : (n) [L. dim. of 'furca'.]** (طیوریات) دوشاخی ہڈی جو پرندوں کے حلق اور سینے کے درمیان ہوتی ہے، (حیوانیات) جناغ طیر ۔

**Furcular : (a)** پرندوں کی گردن کے نیچے والی دوشاخی ہڈی کا یا اس سے متعلق ؛ (قدیم معنوں میں) ہنسلی کا یا اس سے متعلق ۔

**Furculum : (n)** دیکھو Furcula

**Furfur : (n) [L.'furfur.']** جلد یا سر کی بھوسی؛ میل ؛ پپڑی ؛ بفا ؛ خشکی؛ جلد؛ (خصوصاً) سر کی خشکی ؛ میل کچیل ؛ پھپھوندی وغیرہ کی تہ جو کسی چیز کے اوپر جم جائے ۔

**Furfuraceous : (a)** بھوسی جیسا ؛ پپڑیلا ؛ پھپھوندی لگا ؛ میلا کچیلا ؛ بفائی ؛ (نباتیات) بھوسی نما چھلکوں سے ڈھکا ہوا ۔

**Furfural/Furfuraldehyde: (n)** بخار یا بھاپ بن کر اُڑجانے والا تیل جو پانی ملے ہوئے سلفیورک ترشے کے ساتھ جلد کی بھوسی کو مقطر کر کے حاصل کیا جاتا ہے ۔

**Furfuran/Furfurane :** دیکھو Furan

**Furfuration : (n)** (شاذ) جلد سے بھوسی نکلنا یا جھڑنا ۔

**Furfurine : (n) [f. L.'furfur'.]** (کیمیا) ایک نامیاتی اساس ۔

**Furfurol : (n) [f. L.'furfur'+-ol.]** دیکھو Furfural

**Furfurous : (a)** جلد کی بھوسی کی مانند ؛ جلد کی بھوسی کا حامل یا اس سے بنا ہوا ۔

**Furibund : (a)[L.'furibundus'.]** غصے میں بھرا ہوا؛ غضبناک ؛ خشم ناک ؛ پاگل ؛ دیوانہ ؛ حواس باختہ ؛ آپے سے باہر ؛ آگ بگولا ؛ جھنجھلایا ہوا ؛ طیش میں ۔

**Furiosity : (n) [L.'furiositatem'.]** (۱) غصہ ؛ غیظ ؛ خشم ناکی؛ غضب ناکی ؛حالت طیش؛ غصے کی حالت یا صفت شوریدگی ؛ شوریدہ سری ؛ جھلاہٹ (شاذ) ۔ (۲) پاگل پن ؛ دیوانگی؛ جوش جنونی ؛ باؤلاپن ؛ خبط ؛ بودا ؛ جنون (خاص کر اسکاتستانی قانون) ۔

**Furioso : (a) [L.'furiosus.']** (موسیقی کی ہدایت) تیزی سے ؛ جوشیلے انداز میں ۔

**Furioso : (n)** غضب ناک شخص؛ غصے سے بھرا ہوا یا آپے سے باہر شخص ؛ دیوانہ ؛ مجنوں ؛ پاگل ؛ سڑی ؛ جھلایا ہوا ۔

**Furiosa : (n)** غضبناک عورت ؛ دیوانی؛ پاگل ؛ خبط الحواس عورت ۔

**Furious : (a) [L.'furiosus'.]** (۱) غضب ناک ؛ خشم ناک ؛ آتشی؛ غصہ میں بھرا ہوا ؛ شوریدہ ؛ تندو تیز ؛ بحالت طیش ؛ آپے سے باہر ؛ جھلاّیا ہوا ؛ آگ بگولا؛ سخت جذبے کی حالت میں؛ شوریدہ سر؛ غصہ درد یا غم کی حالت میں؛ اضطراری حالت میں ؛ مضطرب ؛ قابو سے باہر ؛ دیوانہ ؛ پاگل؛ بدحواس ۔ (۲) غیرمحتاط؛ حدود معقولیت سے متجاوز ؛ مسرف اُڑاؤ ؛ لٹاؤ ؛ بےحساب ؛ غالی؛ (شاذ) ۔ (۳) (اسکاتستانی قانون) پاگل ؛ دیوانہ ؛ خبطی ؛ مجنوں ؛ سودائی ؛ باؤلا ۔

**Fast and furious :** (ہنسی دل لگی یا خوش دلی کے متعلق) پُر شور اور بےحد تند وتیز ۔

Furiously : (adv.) غصے کی حالت میں ؛ غضب ناک ہو کر ؛ تیزی سے ؛ طیش میں آکر ؛ آپے سے باہر ہوکر ؛ پاگل پن کے ساتھ؛ بدحواسی سے ؛ مجنونانہ ؛ مخبوط الحواس کی طرح ۔

Furiousness : (n) غصہ ؛ غضب ناکی ؛ خشمناکی ؛ تندی ؛ تیزی ؛ شدت ؛ طیش ؛ پاگل پن ؛ جنون ؛ بدحواسی ؛ خبط ۔

Furl : (n) [f. next. (v).] (۱) لپٹا ہوا کوائل یا کنڈی ۔ (۲) لپیٹنے یا لپیٹے جانے کا عمل یا حالت ؛ بادبان کو لپیٹنے کا طریقہ ۔

Furl : (v) [prob. an alteration of Furdle.] (۱) (باد بان کو) مستول پر لپیٹنا اور باندھنا ؛ (جھنڈے کو) لپیٹنا ۔ (۲) (پنکھا ، چھتری پر پردے کو) بند کرنا؛ لپیٹنا ؛ کھینچنا ؛ کھینچ کر کھول دینا، چھوڑ دینا ۔ (۳) (امید) چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہوجانا ؛ لپٹ جانا ؛ اُڑجانا (بادلوں کی طرح) ۔ (٤) لپیٹا جانا ؛ کنڈی سا بن جانا؛ بل کھانا ۔

Furlong : (n) [OE.furlang.] (۱) ایک میل کا آٹھواں حصہ ؛ دو سو بیس (۲۲۰) گز ۔ (۲) ہر طرف سے ایک فرلانگ لمبا قطعہٴ زمین جو دس ایکڑ کے برابر ہوتا ہے ۔ (۳) (بول چال) مشترکہ کھیت کے سرے کاوہ ٹکڑا جو بن جوتے چھوڑ دیاجاتا ہے ۔ (٤) کسی بے احاطہ زمین یا میدان کا کوئی غیرمعینہ حصہ یا تہ ۔ (۵) جوتے ہوئے کھیتوں میں ہل سے بنی ہوئی لکیر ۔

Furlough : (n) [Du.'verlof.'] رخصت ؛ رضا(خصوصاً وہ جو سپاہیوں کو دی جاتی ہے) ؛ وطن جانے کی اجازت کسی معینہ مدت کے لئے نو کری سے غیرحاضررہنے کی اجازت جو سپاہی کو دی جائے ؛ چھٹی ؛ نیزتوصیفی معنوں میں ۔

Furlough : (v) (امریکا) کسی کو رخصت دینا ؛ چھٹی دینا ؛ ڈیوٹی سے غیر حاضر رہنے کی اجازت دینا ۔

Furmente/-ty/Furmety/-ity : Frumenty کی متبادل شکلیں ۔

Furnace : (n) [ME.'formeis.'] (۱) گلخن ؛ آتش دان ؛ تنور ؛ انگیٹھی ؛ بھٹی (دھاتوں کو گرم کرنے، گلانے اور سانچوں میں ڈھالنے کی) ۔ (۲) بہت زیادہ گرم جگہ ؛ انتہائی گرم جگہ ؛ کوہ آتش فشاں ؛ گرم کیاری جو کھاد کا خمیر اُٹھاکر گرم کی جائے۔ (۳) بندآتش دان (جس کی گرمی نلکیوں کے ذریعہ سے کمروں میں پہنچا کر مکان کو گرم کیاجاتا ہے) ۔ (٤) (مجازاً) سخت آزمائش؛ مشکل امتحان ؛ نازك موقع ۔

Destructor furnace : (کیمیا) اتلافی بھٹی ۔

Tried in the furnace : سخت امتحان یا آزمائش میں ڈالا گیا ۔

Furnace : (v) [f.prec.] (۱) بھٹی کی طرح بخار بنانا یا اُڑانا ؛ چھوڑنا ۔ (۲) بھٹی سےنکلتے ہوئے دھوئیں یا بخارات کی طرح خارج ہونا ، نکلنا ، اُڑنا ؛ بھبھکنا ؛ بھبھکا چھوٹنا ۔ (۳) بھٹی میں ڈال کر گرم کرنا ؛ بھٹی میں تپانا ۔

Furnace airpipe : (n) بھٹی میں ہَوا پہنچانے کی نلکی ۔

Furnace-bar : (n) دیکھو Fire-bar

Furnace bridge : (n) لوہے کی چادروں یا آتشیں اینٹوں کی دیوار یا روك ۔

Furnace cadmia/-cadmium : (n) جستے کا آکسائڈ جو جستے کے خام دھات کو پگھلا کر صاف کرنے والی بھٹیوں کی چمنیوں میں جمع ہو جاتا ہے ۔

Furance oil : (n) (کیمیا) بھٹّی کا تیل ۔

Furnace tube : (n) اندرونی طور پر جلنے والے بوائلر میں لگی ہوئی وہ نلی جو ایندھن پہنچاتی ہے ۔

Furnage : (n) [OF.'fornage'.] (۱) (تاریخ) تنور میں پکانے کا عمل ؛ روٹی پکانے کا عمل ؛ اس کام کے لئے ادا کی ہوئی اُجرت ۔ (۲) (جاگیرداری قانون میں) اُن رعیتوں کے ذریعہ جن پر زمین دار ہی کے تنور میں پکانے کی پابندی تھی ؛ خود اپنا تنور استعمال کرنے یااپنے تنور میں پکانے کی اجازت کےلئے زمین دار کو ادا کیا جانےوالا محصول ۔

Furnish : (n) (۱) کسی چیز کی فراہمی یا بہم رسانی ۔ (۲) (بول چال) آرائش ؛ زیبائش؛ تزئین ؛ بناؤ ؛ سنگار ؛ آراستگی ۔

Furnish : (v) [OF. furnis'.] (۱) (کسی چیز کا) مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ (کسی چیز یا جگہ کے لئے) کچھ سامان مہیا کرنا ۔ (۲) مکان یا کمرے کو درست کرنا ؛ آراستہ کرنا ؛ اس میں فرش، کرسی، میز وغیرہ ضروری چیزیں رکھنا یا لگانا ۔ (۳) دینا؛ عہدہ برآ ہونا؛ فراہم کرنا ؛ بہم پہنچانا؛ سپلائی کرنا یا پہنچانا؛ حاصل دینا ؛ منافع دینا ؛ پیداوار دینا؛ (درخت وغیرہ کا) پھل دینا ؛ مستطیع ہونا ۔

**Furnish forth : (v)** (۱) ضروری چیزیں مہیا کرنا یا بہم پہنچانا؛ آراستہ کرنا؛ زینت دینا ؛ سجانا؛ سنوارنا ؛ سنگار کرنا ۔ (۲) مستطیع ہونا؛ فراہم کرنا؛ سپلائی کرنا؛ منافع دینا؛ پھل دینا ۔

**Furnish out : (v)** (۱) کمی پورا کرنا ؛ تکمیل کرنا ؛ مکمل کرنا ؛ پورا کرنا ؛ تمام کرنےوالا ۔ (۲) مناسب سہولت بہم پہنچانا ؛ اشیائے خورد ونوش فراہم کرنا ؛ اسباب مہیا کرنا ۔

**Furnishable : (a)** قابل فراہمی ؛ لائق بہم رسانی ؛ قابل آراستگی ؛ لائق تزئین ۔

**Furnished house/-room : (n)** ایسا مکان یا کمرہ جو آراستہ حالت میں کرایہ پر دیا جائے ۔

**Furnisher : (n)** فرنیچر یا سازو سامان مہیا کرنے والا ؛ بہم رساں ؛ ضروری اشیا فراہم کر نے یا دینےوالا ؛ آراستہ کرنےوالا ؛ تزئین کار ۔

**Furnishing : (n)** (خاص کر جمع میں) فرنیچر ؛ مکان کے ضروری سازو سامان میں کرسی وغیرہ کی تنصیبات ؛ سازوسامان ؛ آلات وغیرہ ۔

**Furnishment : (n)** آراستگی یا بہم رسانی کا عمل ؛ بہم رسانی ؛ فراہمی ؛ آرائش ؛ زیبائش ؛ تزئین ؛ آراستگی؛ تزئین کاری ؛ (خاص کر جمع میں) سامان رسد ؛ خرچ ؛ مقررہ رقم جو کسی شخص کو خرچ کے لئے ملتی ہو ؛ فوج کی ضروریات کا مجموعی ذخیرہ یارسد ؛ سلاحِ جنگ؛ ذخائر حرب ؛ سامانِ جنگ ؛ گولہ بارود (اب شاذ) ۔

**Furniture : (n) [F.'fourniture'.]** (۱) (وہ اشیا یا سامان) جو کسی چیز یا مکان کے اندر ہو ۔ (۲) تیاری ؛ آراستگی ؛ آمادگی ؛ سازو سامان سے آراستہ یا مسلح ہونے کی حالت؛ ذہنی تربیت یا درستگی ؛ تہذیب (متروک) ۔ (۳) گھوڑے کا ساز وغیرہ (متروک) ۔ (٤) فرنیچر ؛ مکان یا کمرے کا سامان منقولہ مثلاً کرسی ، میز وغیرہ ۔ (٥) سازوسامان ؛ اثاثِ خانہ ؛ اثاثہ ؛ اسباب ؛ استعمال کی چیزیں یا آلات ؛ اوزار وغیرہ جن کے ذریعہ کام کیاجاتا ھے ۔ (٦) سامان مسالہ وغیرہ جس سے کوئی چیز بنائی جائے (خاص کر جہاز میں)؛ جہاز کے ضروری سازو سامان ۔ (۷) ( ذہنی یا علمی ) مواد؛ مسالہ ۔ (۸) مشمولات ؛ ملحقات ؛ لوازمات (اب صرف تکنیکی استعمال میں آتا ھے) مثلاً دروازے کی انگلی تختی (فنگرپلیٹ، دستے، تالے وغیرہ)؛ تابوت یا ایسی ہی دوسری چیزوں کے دستے، تختے وغیرہ ۔ (۹) (طباعت) لکڑی کے چھوٹے ٹکڑے یا پٹریاں جو طباعت کے مواد کو فریم کے اندر اپنے گھیرے میں لئے ھوتی ہیں ۔ (۱۰) (موسیقی) آرگن کے پردے میں نلکیوں کی بہت سی قطاروں میں سے ایک کا نام ۔

**Furniture of his pocket :** اس کی جیب کاسامان یعنی روپیہ ۔

**Furniture of my shelves :** میری الماریوں کا سامان یعنی کتابیں ۔

**Furniture of one's mind :** (کسی کا) علم ؛ ذہانت ۔

**Furniture-pad : (n)** فرنیچر میں لگا ھواربر کا ٹکڑا جو رگڑ یا ٹکر سے بچانے کے لئے ھو تا ھے ۔

**Furniture picture : (n)** نقاشی یا تصویر جو فروخت کے لئے بنائی گئی ھو ؛ ادب یا آرٹ کا کام جو محض کمانے کےلئے کیا جائے ۔

**Furniture stop : (n)** (موسیقی) آرگن کے پردے میں نلکیوں کی بہت سی قطاروں میں سے ایک کا نام ۔

**Furniture worker : (n)** وہ مزدور جو ھَوائی جہاز میں لگانے کےلئے لکڑی کے سامان اورلوازمات تیار کرتا ھے ۔

**Furor : (n) [L.'furorem'.]** (۱) غصے یا طیش کا دورہ ؛ شدید غصہ یا طیش ؛ قہر ؛ غضب ناکی ؛ مالیخولیا؛ خبط ؛ سودا ؛ جنون ؛ مانیا ۔ (۲) بہ وقت القا شعرا کی ہذیانی کیفیت یاعارضی دیوانگی ؛ پیغمبروں کی الہامی کیفیت نزول وحی کےوقت کی اضطرابی حالت ۔ (۳)حالت اشتعال؛ حالت غیض ؛ جوش یااضطراب کی حالت یا کیفیت ؛ برانگیختگی ؛عشق مفرط ۔ (٤) غصہ ؛ تاؤ ؛ جذبہ ؛ طیش ؛ شدت ؛ جوش ؛ولولہ ؛ گرم جوشی ؛ زور ؛ بےحد شوق ؛ خبط ؛ دیوانگی ؛ سودا ۔

**Furore : (n)[It. form of furo'.]** پرجوش تحسین یاپسندیدگی ؛ جوش و خروش ؛ ہنگامہ ؛ اضطراب عمومی ؛ جذبۂ عام ؛ ولولہ ؛ جو ش؛ شوق بےحد ؛ گرمی جوش ؛ خبط ؛ دیوانگی ؛ سودا؛ غصہ ؛ طیش ؛ (طب) جنونی ؛ شور؛ (نفسیات) غیظ ۔

**Furor uterinus : (n)** (طب) ہیاج رحمی ؛ چُداس ۔

**Furoshiki : (n) [Jafo]** مربع نما کپڑا جو عموماً ریشمی ھوتا ھے اور جس سے جاپانی باشندے چھوٹی موٹی

Furrow-slice : (n) کھیت کی مٹی کا ٹکڑا جو ہل کے چلنے سے اُکھڑ جاتا ھے ۔

Furrow weed : (n) جوتے ہوئے کھیت میں اُگنے والی ایک گھاس ۔

Furrowed : (a) (تشریح) فجوہ دار ؛ (زراعت) شیار دار ۔

Furrowless : (a) جس میں نالی یا ہلائی نہ ہو ۔

Furrowy : (a) ریگھاری دار ؛ ریگھاریوں سے بھرا ھوا ؛ پرشکن ؛ نالی دار ؛ جس میں گہری جھریاں یا شکنیں ھوتی ہیں ۔

Furry : (n) [Origin unknown.] (بول چال) ۸ مئی کو ہلسٹن کارنوال میں منایا جانےوالا ایک تہوار یاجشن؛ نیز اُس موقع پر پیش کیا جانے والا رقص (جسے Flora بھی کہتے ہیں) نیز توصیفی معنوں میں ۔

Furry : (a) (۱) سمور دار ؛ نرم بالوں والا ؛ فر والا ؛ فر سے بنایا ھوا ؛ نرم بالوں کا بنا ھوا ۔ (۲) سمور سے ڈھکا ھوا ؛ پوستین پہنے ہوئے یاپہننےوالا؛ قاقم پوش؛ سمور پوش ۔ (۳) فر کا کام کیا ھوا یا بنایا ھوا ؛ فر کی دھاریاں یاجھالریں لگا ھوا؛ جس میں فر کا حاشیہ لگا ھو ۔ (٤) فر کے مشابہ ؛ سمور مانند ؛ پوستین نما ۔ (۵) پپڑی جیسا ؛ مریضانہ پپڑی کی نوعیت کا ؛ جس پر پپڑی پڑی ہوئی ھو ۔

Further : (a) [OE.'furora'.] (۱) مزید ؛ مزید براں ؛ زائد ؛ اضافی ؛ پرلی طرف ؛ اپنی طرف نہیں بلکہ دوسری طرف ۔ (۲) (فاصلہ یا وقت کے اعتبار سے) دور ؛ اگلا ؛ زیادہ پرے ؛ نسبتاً زیادہ دور خاص کر دو میں سے ایک جو زیادہ دور ھو ۔

I will see you further first : میں پہلے تم کو اور دور پہنچاؤنگا(یعنی اصطلاحاً) جہنم میں پہنچاؤنگا (درخواست کی سخت تردید کرنے کی صورت) ۔

On the further side : پرے ؛ دور ۔

Threats of the further punishment : مزید سزا کی دھمکیاں ۔

Till further notice : تا اطلاع ثانی ۔

To go further and fare worse : جوں جوں سیانا توں توں دیوانہ ھونا ۔

گھڑیاں باندھنے کا کام لیتے ہیں ؛ گمچھا ؛ رومال ۔

Furred : (a) [f. fur. n.] (۱) سمور لگا ھوا (لباس) ؛ فردار ۔ (۲) مریضانہ پپڑی یامیل سے ڈھکا ھوا ؛ پپڑی جما ھوا یاجمایا ھوا ۔ (۳) بال دار ؛ فر والا ؛ سمور دار (جانور) ۔

Furrier : (n) [f. fur n..+ ir.] سمور فروش ؛ سمور وغیرہ کو صاف کرنےوالا ؛ فرّا ؛ فر کا کارو بار کرنے والا ۔

Furriery : (n) سمور فروشی ؛ سمور کو صاف کرنے اور بیچنے کا کام ۔

Furring : (n) (۱) سمور یا نرم بالوں سے آراستہ یا ملبوس کرنے کا عمل ؛ سموری دھاریاں یا جھالر ۔ (۲) پپڑیاں جم جانے یا پپڑی دار ھو جانے کا عمل ؛ پپڑی جمی ہوئی حالت نیز پپڑی کی تہ ۔ (۳) (جہاز سازی) جہاز کے پہلو کے تختوں کو دہرا کرنے کا عمل یا طریق عمل ؛ نیز شہتیر کا وہ ٹکڑا جو اس کام کےلئے استعمال کیاجاتا ھے ۔ (٤) (تعمیرات) سطح کو ہموار کرنے یااونچا کرکےیکسارکرنے کےلئے تختے کی باریک چھپٹیوں کو کیلوں سے جڑنے کا عمل ؛ نیز وہ چھپٹیاں جو جڑی جائیں ۔ (۵) (تعمیرات) کمرے کی دیوار کو نمی یا مرطوبیت سے بچانے کےلئے اینٹ کی دیوار پر پلاسٹر کی بنائی ہوئی پپڑی ۔

Furrow : (n) [OE.'furh.'] (۱) ریگھاری ؛ شیار ؛ ہلائی ؛ باہ ؛ ہل سے جو نالی بیج ڈالنے کےلئے کھیت میں بنائی جاتی ھے (نیز مجازاً) (شاعری) جوتی ہوئی زمین ؛ بیج ڈالی ہوئی زمین ۔ (۲) گہری جھری یا شکن ۔ (۳) پانی پر جہاز کے گذرنے کا نشان ۔ (٤) لکیر ؛ نالی ؛ پانی نکلنے کی نالی ؛ گہری نالی یا خندق ؛ کھائی ؛ کچی زمین پر پہیوں کا نشان ؛ ایک دو منٹوں کا درمیانی خلا ۔ (۵) ہل کی ریگھاری سےمشابہ کوئی چیز؛ (تشریح) جھری ؛ فجوہ ؛ جھری ۔

Furrow : (v) (۱) ہل چلانا ؛ نالیاں یا لکیر بنانا ؛ شکن ڈالنا ؛ ہل سے ریگھاری یا شیار بنانا ؛ قبلہ رانی کرنا۔ (۲) ہل سے بنی ریگھاریوں جیسی نالیاں بنانا یا شکنیں ڈالنا ؛ جھیری بنانا ؛ خیارہ بنانا ؛ نالی بنانا ۔ (۳) ریگھاریاں بنانا ؛ لیک بنانا ؛ لکیریں ڈالنا ؛ نالیاں بنانا ؛ جھریاں یا شکنیں ڈالنا یا بنانا ۔

To inquire further : مزید معلومات حاصل کرنا ؛ مزید تحقیقات کرنا ۔

Unsafe to proceed further : آگے جانا خطرے سے خالی نہیں ۔

Further : (adv.) [OE. 'furdor'.] (۱) دور تك ؛ زیادہ دور تك ؛ زیادہ دوری پر ؛ زیادہ پرے ؛ بہت آگے (بہ لحاظ وقت اور فاصلہ) ۔ (۲) زیادہ وسیع طور پر ؛ مزید ؛ مزید براں ۔ (۳) اس کے علاوہ ؛ علاوہ ازیں ؛ علاوہ براں ۔ (٤) خلا میں زیادہ دوری پر؛ نسبتاً زیادہ فاصلے پر دور تر ۔

Further : (v) [OE.'fyrdr (i) an'.] (۱) (تحریك، تجویز، یا مقصد کی یا کو) امداد کرنا ؛ بڑھانا ؛ اعانت کرنا ؛ ترقی دینا ۔ (۲) آگے بڑھنا ؛ جاری رہنا ؛ پیش قدمی کرتے رہنا (اسکاتستان) ۔

Furtherance : (n) (۱) آگے بڑھنے کی حالت یا صورت ؛ آگے بڑھنےیابڑھانےاور مدد کرنے کاعمل ۔ (۲) ترقی؛ اضافہ؛ پیش رفت ؛ اقدام ؛ پیشگی ؛ مدد؛ امداد؛ سہارا ؛ اعانت ؛ دستگیری ؛ استمداد ؛ استعانت ۔ (۳) امداد کے ذریعے یا وسائل ۔

Further continued : (a) وہ جو آگے جاری رہے ؛ مسلسل ۔

Further education : (n) تعلیم بالغاں ؛ بالغوں کے لئے پکچرس یا مراسلاتی نصاب جو عموماً ایسےلوگوں کے لئے ہوتا ہےجو حصولِ علم میں مشغول نہیں ہوتے ہیں ؛ ضابطہء تعلیم جس کا نظم بالغوں یا اسکول سے فارغ شدہ نوجوانوں کےلئے کیا گیا ہو ۔

Furtherer : (n) (کسی مقصد یا کام کو) بڑھانےوالا ؛ ترقی دینے والا ؛ اعانت کرنے والا؛ حامی ؛ مدد ؛ موید؛ مدد ؛ امداد ؛ سہارا؛ اعانت ؛ دستگیری ؛ استمداد ؛ استعانت ؛ امداد کے ذرائع یاوسائل ۔

Furthermore : اس کے علاوہ ؛ مزید براں ؛ علاوہ ازیں ؛ علاوہ برایں ۔

Furthermost : (a) انتہائی دور ؛ دور ترین ۔

Furthersome : (a) مائل بہ ارتقاء ؛ جو ترقی دے سکے ؛ بڑھا سکے ؛ ممد ؛ معاون ؛ مددگار ؛ مفید ؛ فائدہ مند ؛ سود مند ؛ کارآمد ؛ کام کا ؛ مائل بہ استمداد ۔

Furthest : (a) (۱) کسی سمت میں سب سے زیادہ دور ؛ سب سے زیادہ دور؛ بہت دور؛ نہایت بعید ؛ دور ترین ۔ (۲) بہت دور پرے ؛ انتہائی دور(بہ لحاظ وقت) ۔

Furthest : (adv.) سب سےزیادہ دوری پر ؛ انتہائی فاصلےپر ؛ بعدترین فاصلے پر ؛ نہایت دور ؛ بہت دور تك؛ بعیدترین فاصلے تك ۔

Furtive : (a) [L.'furtivus'.] (۱) (کام) جو چوری چھپے کیاجائے؛ چوری سے کیا ہوا ؛ خفیہ ؛ چوری چھپے ؛ مخفی ؛ رازداری کے ساتھ کیا ہوا؛ پوشیدہ ؛ دزدیدہ ؛ پُر اسرار طور پر کیا ہوا ؛ عیاری سے یا چپکے سے اس طرح کیا جائے کہ کسی کو خبر نہ ہو سکے ۔ (۲) چور جیسا ؛ خاموش ؛ خفیہ ؛ دزدیدہ نظر (شخص) ۔ (۳) چرایا ہوا ؛ چوری چھپے کیا ہوا ؛ نظر بچا کر اُٹھا یا ہوا؛ خفیہ طور پر حاصل کیا ہوا ۔ (٤) چوٹا ؛ چوری کا ۔

Furtively : (adv.) چوری سے ؛ چوری چھپے ؛ خفیہ طور پر ؛ خفیہ طریقے سے ؛ پر اسرار طور پر ؛ راز دارانہ ؛ دزدیدہ انداز میں ۔

Furtiveness : (n) دزدیدگی ؛ چور کا سا انداز ؛ اخفا ؛ رازداری ۔

Furuncle : (n) [L.'furunculus'.] پھوڑا ؛ پھنسی ؛ دُمّل ؛ دنبل ؛ اماس ؛ آبلہ ؛ روم ؛ رسولی ۔

Furuncula/Furunculous : (a) پھوڑے یا پھنسی کے متعلق یا اُس کے جیسا ؛ اماسی ؛ دنبل یا پھوڑے کی خاصیت کا ؛ پھوڑے پھنسیوں سےبھرا ہوا؛ پھوڑا دار ؛ دنبل دار ؛ پھوڑا پھنسی پیدا کرنے کا میلان رکھنےوالا ؛ (طب) دُمّلی ۔

Furunculoid : (a) پھوڑا نما ؛ پھوڑا مانند ؛ دنبل جیسا ۔

Furunculosis : (n) (طب) دمّلیت ۔

Furvus : (n) (نباتیات) کالا ۔

Fury : (n) [L.'furia'.] (۱) جذبہ ؛ جوش جنوں ؛ غضب ناکی ؛ طیش ؛ قہر ؛ غیظ ؛ خشم ؛ انتشار ذہن جو دیوانگی کی حدتك ہو ؛ خاص کر وحشیانہ غصہ؛ دیوانے کا غصہ ؛ جنون آمیز غضب ناکی نیز اس کا دورہ ۔ (۲) جنگ میں شدت جوش ؛ تشدد ؛ تندی ؛ تیزی ؛ جوش ؛ آتش مزاجی ۔ (۳)(تاریخ) ہسپانوی شورش یا فساد؛ وہ مقام جو ۱۵۷٦ء میں ہسپانوی لوگوں نے اینٹورپ میں کیاتھا ۔ (٤) (استعارتاً) (ہَوا ، طوفان وغیرہ کی) تیزی ؛ تُندی ؛ شدت ؛ یورش ؛ ہنگامہ ۔ (٥) الہامی جوش ؛ خاص کر شاعرانہ جذبہ (شاذ) ۔ (٦) (عموماً جمع میں) قدیم یونان

کی دیومالا میں وہ دیویاں جن کے بال سانپوں کی طرح اور جو گناھوں کی سزا دینےکےلئےبھیجی گئی تھیں ؛ (اصطلاحاً)انتقام لینےوالی شیطانی روح یا ارواح ۔ (۷) قسمت کی دیوی ؛ یونانی دیومالا کے مطابق قسمت کی تین دیویوں میں سے ایک ۔(۸) وہ تکلیف جو پشیمانی کی حالت میں قلب کو ھوتی ھے ۔ (۹) منحوس یا شیطان روح جیسا یا جیسی خاص کر خون آشام طور پر غضب ناک یا خبیث عورت ؛ لڑاکا عورت ؛ مردانہ صفت، غصہ ور اور کینہ پرور عورت ۔

Haunted by the furies of her father's blood : اس کےباپ کے خون کا بدلہ لینےوالی ارواح اُس کا پیچھا کر رہی تھیں ۔

In a fury : سخت طیش کی حالت میں ۔

Like fury : شدت سے ؛ بہت جوش کے ساتھ ۔

The spanish fury : وہ قتل عام جو ۱۷۷٦ء میں ہسپانوی لوگوں نے اینٹورپ میں کیا تھا ۔

Furze : (n) OE.'fyrs'.] (۱) رتمت ؛ رتم؛ ایک جھاڑی دار سدا بہاردرخت جس میں زرد نگ کے پھول آتے ہیں اور تمام یورپ کی غیر مزروعہ زمینوں میں کثرت سے پیدا ھوتا ھے ۔(۲) دوسرے پودوں کے ناموں کے ساتھ بھی یہ لفظ آتا ھے ۔ (۳) توصیفی معنوں میں بھی بعض جھاڑیوں، پرندوں وغیرہ کے ساتھ آتا ھے؛ (نباتیات) جگن ؛ رتن ۔

Dwarf furze : (n) ایک پودے کا نام ۔

Furze-bush/Farzen -: (n) ایک قسم کا جھاڑی دار پودا ۔

Furze-chat : (n) ایک قسم کی چھوٹی چڑیا ؛ یورپ کی ایک گانے والی چڑیا ۔

Furze chucker : (n) ایک قسم کا چھوٹا پرند ہ ۔

Furze lark : (n) چھوٹے پرندوں کی ایک قسم ؛ اس قسم کا پرندہ ؛ مرکزی اورشمالی یورپ اور ایشیا کے بیشتر علاقوں میں پائی جانےوالی ایک چھوٹی، زمزمہ پرواز چڑیا جس کے پر زیتون رنگ بھورے اور سینے وپیٹ کے روئیں سفیدی مائل ھوتے ہیں ۔

Furze wren : (n) انگلستان کے جنوبی ساحل اور مغربی و یورپ کی ایک زمزمہ پرواز چڑیا جس کا رنگ گہرا اور دُم لمبی ھوتی ھے ۔

Furzeling : (n) Furze wren دیکھو

Furzy : (a) (۱) رتمت کا بنا ھوا ؛ جہاں رتمت کے پودے بےشمار اُگے ھوں ۔ (۲) رتمت کا یا اس سے متعلق ۔(۳) گھسا ھوا ؛ نرم رواں دار ۔

Fusain : (n) [F.] (۱) Spindle درخت کی لکڑی سےبنی ھوئی رنگین کھریا (نقاشی کے لئے) نیز توصیفی معنوں میں ۔ (۲) (معدنیات) معدنی کوئلہ ؛ فیوسین ۔

Fusain drawing : (n) Spindle درخت کی لکڑی سے بنی ھوئی رنگین کھر یا سےکی گئی نقاشی ۔

Fusarole : (n) [F.'fusarolle'.] (تعمیرات) وہ ستون جو نصف گول نیم دائری شکل کا ھو اور جس میں چھوٹے چھوٹےدانے سے کُھدے ھوں، ڈورک، آونی، کورنتھی طرز عمارت میں یہ عموماً ستون کی اوپری چوکی یا سرِ ستون کےنیچے ھوتا ھے ؛ (تعمیرات) کعبیہ ۔

Fuscin/-ine : (n) [L.'fusc-us'.] (کیمیا) ایک گھرے رنگ کا مادہ جو مختلف جانوروں کے تیلوں کو حرارت پہنچا کر اُن کےعناصر الگ کر کے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Fusco - : [f.L.'fuscus'.] سابقہ ؛ بہ معنی کسی قدر دھندلا یا تاریک ۔

Fusco-ferruginous : (a) ہلکے زنگ کے رنگ کا ۔

Fuscous : (a) [f.L. 'fuscus.'] (خواص الاشیاء) تاریک رنگ کا ؛ اُداس رنگ کا؛ گندم گوں ؛ کسی قدر دھندلا یاتاریک ؛ (نباتیات) سیاہ بھورا ؛ سیاہ فام، سیاہی مائل؛ تیرہ ۔

Fuse : (n) [Origin doubtful.] جانوروں کے پاؤں کا نشان ؛ چلنے کےنشان ؛ کسی جانور کی مقررہ روش آنےجانے کا راستہ یا گذرگاہ ؛ نیز مجازاً ۔

Fuse/Fuze : (n) [It.'fuso'.] فتیلا ؛ پلیتا ؛ شتابہ ؛ فلیتا؛ آتش گیرمادوں سےبھری ھوئی یا باردار کی ھوئی نلکی ؛ فلیتا یا رسّی جس کے ذریعہ فوجی بم کےگولے یا شیل میں ، معدنیات کی کانوں کے دھماکوں میں آگ لگا کر دھماکا کیا جاتاھے؛ بتّی یانلکی یا ڈوری جو آتش گیر مادہ میں بھگودی گئی ھو تاکہ اُس میں آگ لگا کر بم یا پٹاخہ چھوڑا جائے یا کسی چیز کو بارود سے اُڑایا جائے ۔

Fusee-hole : (n) فلیتے لگانے کا سوراخ ۔

Fusel : [Ger.'fusel'.] توصیفی معنوں میں مستعمل ہے ۔

Fusel oil : (n) کئی قسم کے الکحل کا مرکب جو شراب کی روح نکالتے وقت پیدا ہوتا ہے ؛ (کیمیا) داروتیل ۔

Fuselage : (n) [Fr. f.'fuseler'.] (ہَوابازی) بدنہ ؛ کالبُد ؛ ہوائی جہاز کا ڈھانچہ یا چوکھٹا جس میں طیارچی کی جگہ اورانجن لگا ہو؛ آلہء ہَوائی کا چوکھٹا ۔

Fusibility : (n) آمیزش اور اشتراک کی قابلیت (اہلیت) ؛ پگھلنےیاپگھلائےجانے کی صلاحیت؛ (طبیعیات) ذوب پذیری ۔

Fusible : (a) قابل آمیزش واتحاد ؛ قابل تحلیل ؛ پگھلنےیا پگھلائے جانے کے لائق ؛ حرارت پا کر رقیق ہو جانے والا؛ پگھلا کر ایک کر دینے جانےکے لائق؛ (طبیعیات) ذوب پذیر ؛ گداختنی ۔

Fusible alloy : (n) گداختنی بَھرت ۔

Fusible metal : (n) مختلف دھاتوں کا ایک مرکب جس میں آٹھ حصے پھول پانچ حصے دستے اور تین حصے ٹین کے ہوتے ہیں اور جو پانی کےنقطہء جوش یا ۲۱۲ ڈگری فارن ہائٹ پر پگھل جاتا ہے ؛ قابلِ آمیزش دھات ؛ قابلِ تحلیل دھات ۔

Fusible plug: (n) گدازہ ؛ وہ پلگ جواسٹیم بوائلر کی اوپری پرت پر لگا ہوتا ہےتاکہ حرارت جب کبھی خطرناک نقطے پر پہنچ جائے تو یہ پگھل کر اندر کے بخارات یاحرارت کو باہرنکلنےدے ۔

Fusible slag : (n) (کیمیا) گداختنی میل ؛ ذوبی میل ۔

Fusibleness : (n) تحلیلیت ؛ گرم کرنے سے پگھل جانے یا پگھل کر مل جانے کی خاصیت ؛ صفت یا حالت ۔

Fusiform : (a) (تاریخ، بحری) تکلہ یا سگار کا ہم شکل ؛ دونوں سروں پر نوک داراور پتلا گاؤدم ؛ (خاص کر نباتیات ، حشریات اور حیوانیات) تکلہ نما ؛ برچھا نما ؛ مخروطی شکل کا (حیوانیات ، نباتیات) دُوکی ؛ تکلہ نما ۔

Fusil : (n) [OF. 'fui (i) sel'.] نقابت کا ایک نشان ؛ گاؤ دم یا معین نما نشان جو ڈھال پر ہوتا ہے (جس پر کنواری یابیوہ عورت کا مارکہ بنایا جاتا ہے)۔

Fusil : (n) [Late L.'focile'.] ہلکی دستی بندوق یا پتھر کلا بندوق جو پیدل سپاہیوں کےلئے ہوتی تھی؛ پُرانی ہلکی توڑے دار بندوق ۔

Fuse : (n) [f.Fuse (v)'.] (برقیات) پگھلنے والی دھات کا بنا ہوا وہ تار جو برقی رو کے رستے (الیکٹرک سرکٹ) میں لگا ہوتا ہے، اورجوں ہی برقی رو ایک مخصوص اور محفوظ طاقت سےزیادہ ہوجاتے ہے یہ تار پگھل جاتا ہے ؛ گدازہ فیوز ۔

Fuse : (v) [f.L.fus-] (۱) بہت تیزحرارت سےپگھلانا یاپگھلنا؛ تیزحرارت سے پگھلا کر سیال بنانا ؛ پانی کردینا؛ رقیق کر دینا ۔ (۲) (مجازاً) آمیزش کرنا یا ہونا ؛ مخلوط کرنا یا ہونا ؛ ملا کر ایک کر دینا ۔ (۳) اجزا کو ملا کر ایک بنا دینا یا اُن کا مل کر ایک ہو جانا مثلاً (پگھلا کر) دھات کو یا ہڈیوں کو یا اداروں کو متحد کر دینا یا اغراض کا مشترک کردینا یا اُن کا مشترک و متحد ہوجانا ۔ (٤) (حرارت سے) سیّال ہو جانا ؛ پگھل جانا ؛ پگھلنا ؛ رقیق ہو جانا ؛ نیز مجازاً ۔ (۵) (برقی روشنی کا) فیوز کے جلنے یا پگھلنے سے بُجھ جانا یا گُل ہو جانا (بول چال) ۔ (٦) (تشریح) متصل رگوں ، ہڈیوں وغیرہ کا جُڑنا ؛ ملنا ؛ اکٹھا ہونا ؛ یکجا ہونا ؛ متحد ہونا ۔ (۷) فلیتا لگانا ۔

Fuse/Fuze : (v) فلیتا لگانا ؛ شتابہ درست کرنا یا لگانا ۔

Fuse : (v) [f. Fus (n)3] بجلی کا فیوز لگانا یا مہیّا کرنا ۔

Fuse replacement : (n) (برقیات) تبدیلی گدازہ ۔

Fuse tongs : (n) (برقیات) فیوز چمٹی ۔

Fuse wire : (n) (برقیات) گدازہ تار ؛ فیوز وائر ۔

Fused : (a) [f.Fuse.(v) 3] بجلی کا فیوز لگایا ہوا ؛ جس میں گدازہ لگا ہو ۔

Fused : (a) (کیمیا) گداختہ ؛ پگھلا ہوا ۔

Fusee/Fuzee : (n) [f.fusil.] (تاریخ) ایک ہلکی دستی بندوق جو پیدل سپاہیوں کہ پاس ہوا کرتی تھی اور ہاتھ سے بھری جاتی تھی ؛ پتھر کلا بندوق ۔

Fusee/Fuzee : (n) [F.fusee.] (۱) (نقابت) فیوزی، مخروطی پہیّا گھڑی یا گھنٹے میں جس پر زنجیرلپیٹی ہوتی ہے اورجس کےذریعہ بڑی کمان کی قوت متوازن کی ہوتی ہوتی ہے ۔ (۲) (معدنیات) فتیلا ؛ شتابہ ؛ فلیتا ۔ (۳) (بیطاری) گھوڑے کےشخنے کی ہڈی پر ایک قسم کا دنبل ۔ (٤) بڑے سر والی دیا سلائی (تیز ہَوا میں سگریٹ یا سگار سلگانے کےلئے) ۔

Fusile/Fusil : (a) [L.'fusilis'.] (۱) قابلِ تحلیل ؛ پگھلنے یا پگھلائے جانے کے لائق (شاذ) ۔ (۲) حرارت کی قوت سے بہنے یا دوڑنے والا ؛ حرارت کی قوت سے بہتا یا دوڑتا ہوا (شاذ) ۔ (۳) پگھلا کر یا ڈھال کر بنایاہوا؛ گلا کربنایا ہوا؛ نیز مجازاً۔ (٤) (طبیعیات) ذوب پذیر ۔

Fusilier : (n) [F. f. fusil.'] (۱) برطانوی پلٹنوں کے سپاہی جو پہلے سے ہلکی توڑے دار بندوقوں سے مسلح کئے جاتےتھے ؛ 'Fusiliers' کا خطاب، برطانوی فوج میں اب بھی بعض ریجمنٹوں کے لئے اُن کے لباس کی بعض معمولی ندرتوں یا خصوصیات کی بنا پر رائج ھے ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Fusillade Fusilade : (n) [F.f.'fusiller'.] بندوقوں کی باڑ (مار کر قتل عام) ؛ گولہ باری ؛ آتشیں اسلحوں کا ایک ہی وقت میں دغنا ؛ بڑے پیمانے پر گولہ باری یا فوجی کاروائی ۔

Fusillade : (v) (کسی مقام پر باڑ مارکر) مسلسل حملہ کرنا ؛ دھاوا کرنا ؛ لوگوں کو قتل کرنا ؛ لوگوں کا قتل عام کرنا۔

Fusing : (n) برقی گدازہ یا بجلی کے فیوز لگانے کا عمل یا طریقہ ؛ (لسانیات) ادغام ۔

Fusing point/-temperature : (n) وہ نقطہ یا حرارت جس پر جلنے، گلنے، پگھلنے یا گداز کا عمل واقع ھوتا ھے ؛ نقطۂ گداز ؛ نقطۂ تحلیل ؛ نقطۂ آمیزش واتحاد ؛ (طبیعیات) نقطۂ ذوب ۔

Fusion : (n) [L'fusionem'.] (۱) پگھلاؤ ؛ پگھلانے، گلانے یا حرارت پہنچا کر سیّال بنا دینے کا عمل یا طریق عمل ؛ حرارت کے نتیجے میں رقیق ہونے یا بہنے کی حالت ؛ رقّت ؛ سیّالیت ؛ بہاؤ جو حرارت کے نتیجے میں ہو ۔ (۲) گھلا ہوا مادہ ۔ (۳) پگھلا کر مختلف چیزوں کو ملانے، آمیزش کرنے یا متحد کرنے کا عمل ؛ مختلف چیزوں کی بہم آمیزش و اتحاد (پگھلا کر یاس طرح جس طرح پگھلا کر کیا جاتا ھے) ۔ (٤) اس طرح ملائے جانے یا ہم آمیزش ہونے کا نتیجہ یا حالت ؛ اتحاد ؛ اتفاق ۔ (۵) (سیاسیات) جماعتوں یا پارٹیوں کا اتحاد ؛ ایتلاف ؛ اتحاد ؛ نیز توصیفی معنوں میں ؛ (طبیعیات) ذوب ؛ گداخت ؛ پگھلاؤ ؛ (نیکلو کیمسٹری) ادغام ؛ امتزاج ؛ (نفسیات) ملاپ ؛ تالیف (فلسفہ) امتزاج (لسانیات) اِدغام ؛ آمیزہ۔

Fusion : (n) (نیو کلیائی سائنسی) دو یا زیادہ نسبتاً ہلکے نواتوں (Nucleus) کو ملا کر زیادہ پیچیدہ اور نسبتاًوزنی(نیوکلیس)کی تشکیل جس سےبڑی مقدار میں توانائی خارج ھوتی ھے ۔

Latent heat of fusion : (طبیعیات) پگھلاؤ کی مخفی حرارت ۔

Fusion cones : (n) (طبیعیات) گدازندہ مخروطات ۔

Fusion energy : (n) (طبیعیات) اختلاطی توانائی ۔

Fusion mixture : (n) (کیمیا) گدازندہ آمیزہ ۔

Fusion process : (n) (طبیعیات) اختلاطِ طریق ۔

Fusion reaction : (n) (طبیعیات) اختلاطِ عمل ۔

Fusion welding : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) ذوبی ٹانکا ۔

Fusionism : (n) (سیاسیات) ایتلافیت ۔

Fusionist : (n) ایسا شخص جو مختلف جماعتوں یا اختلاف رائے رکھنے والے لوگوں کو متحد کرنے کی کوشش کرے ۔

Fusionless : (a) دیکھو Foisonless

Fusk/Fusc : (a) [L.'fuscus'.] (شاذ) سیاہی مائل بھورا ؛ سیاہ فام ؛ (کسی قدر) دھندلا یا تاریک ؛ کالے رنگ کا ؛ کالا ؛ تیرہ وتار ۔

Fusocellular : (a) (حیوانیات) دُو کی خلوی ۔

Fusoid : (a) f. L. fusus+-oid.] دیکھو Fusiform

Fusospirillosis : (n) (طب) ورم گلُو ۔

Fuss : (n) [Perh, echoic.] (۱) بھاگ دوڑ ؛ شور وغل ؛ ہنگامہ ؛ لے دے ؛ بہت ہل چل ؛ اضطراری حرکتیں ؛ قیل وقال ؛ بےموقع یا غیر ضروری بھاگ دوڑ ؛ خود نمائی کی حرکتیں ؛ فضول کاری ؛ فضول حرکتی ؛ خفیف تفصیلات کی کثرت ۔ (۲) (کم وبیش مضحکہ خیز) حیرانی ؛ سراسیمگی ؛ اضطراب یا تشویش کی حالت ؛ مضحکہ خیز خوف زدگی ۔ (۳) بےمحل اور بےضرورت بھاگ دوڑ ؛ ہنگامہ یا اضطراری حرکتیں کرنےوالا ؛ مضطرب ؛ سراسیمہ ۔

Fusteric : (n) [f. fust-et.] ایک چھوٹی یوروپی جھاڑی Fustet کا رنگین یا رنگنےوالا مادہ ۔

Fustet : (n) [f. Fustet.] ایک چھوٹی یوروپی جھاڑی ، جس سے زرد رنگ بنایا جاتا ھے اسے Young Fustic بھی کہتے ہیں ۔

Fustian : (n) [OF.'fustaingne'.] (۱) ایک قسم کےبٹے ہوئےتاگے کا بُنا ہوا موٹا کپڑاجوعموماً گہرے رنگ کا ہوتا ھے اور جس پر مختصرنرم روئیں ہوتے ہیں ۔ (۲) کلام ہرزہ ؛ بیہودہ ؛ مبالغہ آمیز تحریر یا تقریر ؛ لسانی ؛ لفاظی ؛ لمبی چوڑی تقریر ؛ بے جا عبارت آرائی یا بلند پروازی ؛ بڑا بول؛ بڑھ چڑھ کر کی ہوئی بات ۔ (۳) لفت تراشی ؛ مبالغہ آمیزی ؛ ایسی گفتگو یاتحریر جس میں بیہودہ، فضول اور بڑی بڑی باتیں بنائی جائیں (نیز قدیم استعمال میں)؛ بےمعنی گفتگو ؛ غلط یا قواعد زبان کے خلاف گفتگو ۔

Fustian : (a) ایک قسم کے بٹے ہوئے سوتی دھاگے کا بنا ہوا (نیز مجازاً) ۔ (۲) (زبان) جس میں بےجا عبارت آرائی یابلند پروازی دکھائی گئی ہو ؛ جو انتہائی پر شوکت اور رفیع الشان ہو ؛ مضحکہ خیز طورپر پُرتکلف ؛ بے حد شاندار ؛ متکبرانہ؛ غرور آمیز؛ مبالغہ آمیز ۔ (۲) بےکار؛ بےقیمت ؛ بیہودہ ؛ گھٹیا ؛ حقیر ؛ ادنیٰ درجے کا؛ ادعائی ؛ مصنوعی ؛ نمائشی ؛بےمعنی؛ بےارزش ۔

Fustianist : (n) بےجا عبارت آرائی اور بلند پروازی دکھانے والا؛ پُر تکلف یامبالغہ آمیز عبارت لکھنے والا؛ پُرتصنع اور ادعائی عبارت لکھنے والا ۔

Fustic : (n) [Arab.'fustu'.] (۱) زردرنگنے میں استعمال ہونے والی دو قسم کی لکڑیوں کے نام ؛ وینس کے جھاڑی دار پودے ، سماق ، کی لکڑی (جسے young fustic بھی کہتے ہیں) ؛ امریکا اور ویسٹ انڈیز میں پائے جانےوالے پودے کی لکڑی جسے کبھی کبھی old fustic بھی کہتے ہیں ۔ (۲) ان درختوں کی لکڑیوں سے نکالا ہوا زرد رنگ ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ۔

Old fustic : امریکا اور ویسٹ انڈیز میں پا یا جانے والا ایک درخت یا پودا جس کی لکڑی سے زرد رنگ نکالا جاتا ھے ۔

Young or zante fustic : ایک قسم کا جھاڑی دار درخت جس کی لکڑی سےزردرنگ نکالا جاتا ھے ۔

Fuss : (v) [f. prec. n.] (۱) بھاگ دوڑ کرنا ؛ ہل چل مچانا ؛ شور و غل کرنا ؛ اضطراری حرکتیں کرنا ؛ کھلبلی میں پڑنا ؛ چھوٹی موٹی باتوں کےلئے بیچینی سے بھاگ دوڑ کرنا یا انتہائی مشغولیت کا اظہار کرنا ؛ ادنیٰ چیزوں یاباتوں کےلئے پریشان ہونا ؛ معمولی اور خفیف باتوں میں بے چینی اور گھبراہٹ کے ساتھ مصروف ہونا یا پھرنا ؛ بات کا بتنگڑ بنالینا؛ چھوٹی چھوٹی باتوں کو اہم سمجھنا ۔ (۲) (کسی کو) گھبرا دینا ؛ پریشان کر دینا ؛ ہل چل یا بھاگ دوڑ میں مبتلا کر دینا ؛ چھوٹی چھوٹی باتوں یا چیزوں کےلئے پریشان کر دینا؛ پیچھے پڑجانا ؛ ناک میں دم کر دینا ؛ ستانا ؛ چین نہ لینے دینا ۔

Fussily : (adv.) گھبراہٹ یا ہنگامہ آرائی کے ساتھ؛ مضطربانہ ؛ بے محل یا غیرضروری بھاگ دوڑ کے ساتھ ؛ (لباس وغیرہ) حقیر اور ادنیٰ آرائشوں کے ساتھ ۔

Fussiness : (n) اضطراری حرکتیں ؛ ذراسی بات کو بڑا سمجھنے کا عمل ؛ معمولی معمولی باتوں کی فکر ؛ بے محل اور غیر ضروری بھاگ دوڑ کی عادت یاصفت ؛ خفیف الحرکتی؛ ہنگامہ خیزی ؛ چھوٹی موٹی باتوں کےلئے عادتاً پریشان یا مشغول رہنے کی صفت ۔

Fussy : (a) (۱) بے محل اورغیر ضروری بھاگ دوڑ کرنےوالا ؛ چھوٹی موٹی باتوں یا چیزوں کے پیچھے عادتاً پریشان یا مشغول رہنے والا ؛ وہ جو بہت غل مچاتا ہو یا خفیف باتوں کو اہم سمجھتا ہو یا ذراسی بات میں گھبرا جاتا ہو ۔ (۲) (امریکا بول چال) شور و غل ؛ ہنگامہ یا ہل چل کی جگہیں ؛ جہاں بہت شور و غل یا ہل چل ہو ۔ (۳) (لباس وغیرہ) حقیر اور ادنیٰ آرائشوں ، نقش ونگار یا جزئی تزئین کاریوں سےبھرا ہوا۔

Fust : (n) [Var. of First.] (بول چال) کسی مکان کی چھت کی دو ڈھلواں سطحوں کا خط اتصال ؛ چھت کی چوٹی یا موگری ۔

Fust : (v) (۱) پھپھوندی لگا ہوا ہونا یا باسی مہکنا ؛ باسی یا اُترا ہوا ہونا؛ باسی ہوجانا ؛اُتر جانا؛ پراناہونا؛ فرسودہ ہونا ؛ بدمزہ ہونا ؛ خاص کر شراب میں (لکڑی کے) پیپے کی بو یا مزہ آجانا نیز مجازاً ۔

Fustanella : (n) [it. lingua franca 'fustanella'.] جدید یونان میں مردوں کا سفید رنگ کے سوتی کپڑے کا گھگرے جیسا لباس ۔

**Fustic tree : (n)** ایک قسم کا درخت جس کی لکڑی سے زرد رنگ نکالا جاتا ھے ۔

**Fustic wood : (n)** ایک قسم کے درخت کی لکڑی جس سے زرد رنگ نکا لا جاتا ھے ؛ فسطیط ؛ فُسطق ۔

**Fustigate : (v) [L. fustigt-, fustigare'.]** (مزاحاً) ڈنڈے لگانا ؛ سونٹے مارنا ؛ پیٹنا ؛ زد و کوب کرنا ۔

**Fustigation : (n)** ڈنڈے مارنے کا عمل ؛ ڈنڈوں کی مار ؛ مارپیٹ ؛ زد و کوب ۔

**Fustigator : (n)** ڈنڈے لگانے والا ؛ چھڑی مارنےوالا ؛ زد و کوب کرنے والا ۔

**Fustilugs : (n) [Origin doubtful.]** موٹی اور گندے لباس والی عورت ؛ بھدی عورت؛ لحیم شحیم عورت ؛ میلی کچیلی عورت جس کے جسم اور لباس سے بدبو آتی ہو ۔

**Fustily : (adv.)** پھپھوندی لگے ھوئے انداز میں ؛ باسی ھوکر ؛ بدبو یا بساند کے ساتھ ؛ (مجازاً) فرسودگی سے ؛ قدیم انداز میں ؛ دقیانوسی طور پر ۔

**Fustiness : (n)** (طب) تعفن ؛ بساند ؛ بدبو ؛ سڑاند ؛ پھپھوند؛ اُمس ؛ (مجازاً) فرسودگی ؛ قدامت ؛ دقیانوسیت ۔

**Fusty : (a)** پھپھوندی لگا ھوا ؛ (باسی یا اُتری ھوئی چیز کی)بو رکھنے والا ؛باسی ؛ اُبسا ھوا ؛ کفک زدہ ۔ (۲) جس (جگہ یا کمرے) کی ھوا بند ھو اور اُس کےاندر اُمس یا گھمس ھو ؛ سیلا ھوا؛ گیلا ۔ (۳) پرانی وضع کا؛ قدیم؛ فرسودہ ؛ پُرانا؛ بوسیدہ؛ دقیانوسی ؛ پرانے خیالات کا (آدمی) ۔

**Fusus : (n)** (حیوانیات) دُوکی صدف ؛ تکلہ صدف ۔

**Futchel : (n) [Origin unkn.]** گاڑی کا دُھرا ؛ دُھری ۔

**Futhorc/-ark/-ork : (n)** رونی یا قدیم ٹیوٹانی ابجد جس کے حروف زاویہ دار ھوتےتھے اور جس کے ابتدائی چھ حروف کے مجموعہ سے یہ لفظ بنا ھے ؛ اس میں th ایک حرف شمار کیا جاتا ھے ۔

**Futile : (a) [L.'futilis.']** (۱) بے کار ؛ بےنتیجہ ؛ بے اثر ؛ فضول ؛ بے حاصل ؛ بے سود؛ بےفائدہ ؛ عبث ۔ (۲) لایعنی گفتگو یاحرکات کاعادی ؛ بےمقصد ؛ لغو ؛ بیہودہ ؛ (شاید متروک ھے)۔

**Futilely : (adv.)** بے نتیجہ ھو کر ؛ بے اثر طور پر ؛ لاحاصل یا بے سود انداز میں ؛ عبث ؛ لایعنی طور پر ۔

**Futileness : (n)** بے نتیجگی ؛ لاحاصلی ؛ بے اثری ؛ لایعنیت ۔

**Futilitarian : (a)** بے کاری یا بےاثری کا مارا ھوا ؛ وقف وفا ؛ نذرِ ہلاکت ؛ وقف بیہودگی ؛ نذرِ بیکاری ۔

**Futilitarian : (n)** بے کاری اور بے اثری کا مارا ھوا شخص ؛ وقف بیکاری ۔

**Futilitarianism : (n)** (فلسفہ) عبثیّت (عقیدہ)۔

**Futility : (n) [F. 'futilite'.]** (۱) بےاثری ؛بُیکاری ؛ بےنتیجگی ؛ لاحاصلیت ؛ توازن اور اہمیت کی کمی ۔ (۲) لامقصدیت ؛لایعنیت ؛ نکمّاپن ؛بیہودگی ۔ (۳) بےکار ؛ بے اثر یا بےنتیجہ چیز ۔

**Futtock : (n) [prop. a pronunciation of foot-hool.]** دیکھو Foot-hook

**Futtock-hoop : (n)** مستول کے سرے سے ذرا نیچے مستول کو گھیرے ھوئے ایک آہنی یا چوبی حلقہ جو ان رسوں یازنجیروں کو جن کے سہارے جہاز کا مستول کھڑا ھوتا ھے، جوڑنے کا کام کرتا ھے ۔

**Futtock plate : (n)** ان آہنی تختوں میں سے ایک جو مستول کی مچان کے پہلوؤں سے عموداً گذرتے ہیں اورجن سےجہاز کے مستول کو سہارا دینےوالے رسّے محفوظ رہتے ہیں ۔

**Futtock shroud : (n)** مستول کو سہارا دینے والے چھوٹے رسّوں میں سے ایک جو نچلے کُندوں (Dead eyes) اور (نچلےمستول سے) اوپر والے مستول کے آہنی تختوں کی حفاظت کرتا ھے ۔

**Future : (a) [L.'futurus'.]** (۱) مستقبل ؛ آئندہ ؛ پیش آنےوالا ؛ آج کے بعد ؛ بعدہ، ؛ اس کے بعد ؛ بعد ازیں ؛ ھونے والا ؛ آنے والا ؛ عالم آخرت یا عُقبیٰ میں پیش آنے والا ؛ (کوئی شخص یا چیز) جو آگے چل کر کچھ کا کچھ ھونےوالی ھو؛ آئندہ توقعات؛ (دینیات) مستقبل ؛ آخرت ؛ عاقبت ؛ عُقبیٰ ۔(۲) آنے والے وقت کا یا اُس سے متعلق ؛ مستقبل کا یا اس سے متعلق ؛ آئندہ کا یا اس سے متعلق ؛ (خاص کر قواعد میں) متعلق بہ زمانۂ مستقبل؛ ایسے واقعہ کو ظاہر کرنے والا زمانہ جسے ابھی واقع ھونا ھے ؛ نیز زمانۂ مستقبل ۔(۳) (بے قاعدہ طورپر) بعد کا ؛ متاخر (واقعہ وغیرہ)۔

**Periphrastic future :** (لسانیات) اطنابی مستقبل ۔

Predicative future : (لسانیات) جبری مستقبل ۔

Future : (n) (١) آنے والا وقت یازمانہ ۔(٢) مستقبل میں ہونےوالی بات یا پیش آنے والا واقعہ ۔ (٣)آنےوالے وقت میں کوئی حالت جو موجود وقت کی حالت سے مختلف ہو ؛ زمانۂ حال سے مختلف ؛ زمانہ ۔ (٤) (کسی شخص، ملک وغیرہ کی) مستقبل میں متوقع حالت ۔ (٥)(قواعد) زمانۂ مستقبل ؛ جو بات آنےوالے وقت کےلئے کہی گئی ہو ؛ آنے والے واقعہ کو ظاہر کرنےوالا ۔ (٦) ایک بارمنگنی کیا ہوا ؛ جس کی ایک بارمنگنی یا سگائی ہو چکی ہو ۔ (٧) (جمع، تجارت) مال واسباب جو آئندہ بھیجنے کے وعدے پر فروخت کئے جائیں نیز ان شرائط پر بیچنے یا خریدنے کے معاہدات ۔

A future state/-life : آئندہ زندگی (حالت) ؛ حیات بعد الممات ؛ حیات اُخروی ؛ عاقبت ؛ آخرت ۔

For the future : آئندہ کےلئے ۔

In future : زمانۂ آئندہ میں ؛ مستقبل میں ؛ آنے والے وقت میں ۔

My future wife : میری ہونےوالی بیوی ۔

The future : آئندہ ؛ مستقبل ؛ آنے والا وقت یازمانہ۔

Future indefinite : (n) (قواعد) فعل مستقبل ۔

Future goods : (n) (تجارت) اُگاؤ مال ؛ مستقبل مال ۔

Future market : (n) (تجارت) پیش بازار ۔

Future transactions : (n) (معاشیات) پیش بیوپار ۔

Futureless : (a) جس کا کوئی مستقبل نہ ہو ؛ جس کی کوئی توقعات نہ ہوں ۔

Futures : (n) (معاشیات) وعدے ۔

Futurism : (n) [It.'futurismo'.] اٹلی سےشروع ہونےوالی ایک تحریک جس کےتحت تصویر کشی اور فنون لطیفہ میں پرانی روایات اور طریقوں کو قطعاً ترک کرکے بالکل نئی علامات و اشارات کے ذریعہ جذبات کی ترجمانی کی جاتی ہے؛ مستقبلیت ۔

Futurist : (n) [It.'futuristo'.] (١) (دینیات) وہ شخص جو یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ انجیل یا صحائف انبیاء کی پیشین گوئیاں ہنوز پوری ہونے والی ہیں ؛ آخرت پر ایمان رکھنے والا ؛ قیامت ، آخرت اور جزا و سزا کا معتقد ۔ (٢) (وہ لوگ) جو تصویر کشی اور فنون لطیفہ میں (جیسا کہ اٹلی میں کیاگیا ہے) پرانی روایات اور طریقوں کو قطعاً ترک کرکے جذبات کی ترجمانی بالکل نئے اشارات سے کرتے ہیں ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

Futuristic : (a) (١) صحائف آسمانی کی پیشین گوئیوں کے ہنوز پورے ہونے کا عقیدہ رکھنے والے شخص یااس سے متعلق آخرت پر ایمان رکھنے والے کا یا اس سے متعلق ۔(٢) فنون لطیفہ میں پرانی روایات کو قطعاً ترک کرکے بالکل نئی علامات و اشارات میں جذبات کی ترجمانی کرنے والوں کا یااُن سے متعلق ۔

Futuritial : (a) آنے والے (وقت، وقوع ، وجود وغیرہ) سے متعلق یا علاقہ رکھنے والا ؛ مستقبل سے تعلق رکھنے والا ؛ آئندہ سے متعلق ؛ مستقبلی ؛ (دینیات) موت کے بعد کی زندگی سے متعلق ؛ آخرت سے متعلق ؛ اُخروی ۔

Futurition : (n) [med. L.'futuritionem'.] (١) آئندہ وجود یا وقوع (شاذ) ؛ مستقبل کا کوئی واقعہ یا مستقبلی وجود ۔(٢) مستقبل یا آئندہ ہونے کی صفت مستقبلیت ؛ یہ حقیقت کہ (کوئی مخصوص چیز) "ہوگی" ۔ (٣) (دینیات) حیات بعد الممات ؛ آخرت ؛ عاقبت ۔

Futurity : (n) (١) مستقبل یا آئندہ ہونے کی صفت ؛ مستقبلیت ؛ یہ حقیقت کہ (کوئی چیز) "ہوگی"(شاذ)۔(٢) وقت آئندہ؛ زمانۂ مستقبل؛ آنےوالا وقت یازمانہ ؛ مستقبل ؛ (دینیات) عاقبت ؛آخرت ۔ (٣) مستقبلی حالت ؛ آئندہ حالت ؛ احوال آئندہ ؛ آنے والی حالت ؛ نیز موت کے بعد کی زندگی ؛ حیات بعد الممات ۔

Futurologist : (n) کسی منظم بنیاد پر مستقبل کی پیشین گوئی کرنےوالا ۔

Futurology : (n) کسی منظم یاباضابطہ بنیاد پر مستقبل کےلئے پیشین گوئی کرنے کا عمل ۔

Fuzil :- دیکھو Fusil

Fuzz : (n) [CF. Fozy.] (١) پتلا اُڑ جانے والا مادہ ؛ بخار بن کر اڑ جانے والا آزاد یا غیر پیوستہ مادہ ۔ (٢) (تصویر کشی) نا سختی ؛ غیرٹھوس پن ؛

Garment : (n) [ME.'garnement'.] (۱) کپڑے ؛ لباس ؛ پوشاک ؛ ملبوسات (خصوصاً) لبادہ ؛ چوغا ؛ قبا ؛ (جمع) کپڑے ؛ ملبوسات - (۲) کسی شے کا بالائی اور ظاہری پردا -

Garment : (v) کپڑا پہنانا -

Garmentless : (a) بے لباس -

Garmenture : (n) لباس ؛ آرائش -

Garner : (n) [ME.'gernet, garner'.] (۱) ذخیرہ ؛ کوٹھی (غلے کی) - (۲) خزانہ ؛ مخزن -

Garner : (v) ذخیرہ جمع کرنا -

Garnet : (n) [OFr.'(poeme) garnette'.] انار -

Garnet : (n) [ME.'garent, grenat'.] لعل ؛ یاقوت ؛ تامڑا -

Garnet : (n) [Du,'garnaat'.] (بحریات) ہلکے سامانوں کو اٹھانے کی رسہ چرخی -

Clew-garnets : ایک قسم کی رسہ چرخی -

Garnet-berry : (n) کشمش -

Garnet-blende : (n) جستے کا سلفائیڈ -

Garnet rock : (n) یاقوت کی چٹان -

Garnetiferous : (a) یا قوت زا -

Garnierite : (n) [after Jules Garnier, the discoverer.] نکل اور میگنیشیم کا آبدار سلیکیٹ -

Garnish : (n) [f. next.] (۱) وہ چیزیں جن سے کھانے کی پلیٹ سجائی جائے - (۲) (مجازاً) ادنیٰ نقش ونگار - (۳) آرائشی ادب - (٤) پیسہ یا زر جو نئے قیدیوں سے بطور جیلر کی فیس کے لیا جاتا تھا یا دوسرے قیدیوں کے شراب پینے کےلئے؛ مزدوروں میں بی اس قسم کی ادائی -

Garnish : (v) [OFr.'garniss-'.] (۱) آراستہ کرنا ؛ سجانا ؛ (کھانا وغیرہ پلیٹوں میں) - (۲) (قانون) رقم کی قرقی کا نوٹس دینا - (۳) (عامیانہ) بیڑیاں پہنانا -

Garnish bolt : (n) روبك دار سر والا پیچ -

Garnish money : (n) پیسہ جونئے قیدیوں سے بطور جیلر کی فیس کے لیا جاتا تھا یا دوسرے قیدیوں کے شراب پینے کےلئے -

Garnished : (a) (نقابت) مختلف قسم کے دمبالوں سے آراستہ کیا ہوا -

Garnishee : (n) (قانون) مدیون کا مدیون جس کی عدالت سے اطلاع ملے کہ قرضجات واجب الادا مدیون کے قرق ہو چکے ہیں اور وہ یہ رقم مدعاعلیہ کو ادا نہ کرے بلکہ حاضر عدالت کرے -

Garnishee : (v) مدیون کی واجب الادا رقم کو قرق کرنا -

Garnisher : (n) کھانے کی پلیٹ سجانےوالا -

Garnishment : (n) (۱) آرائش (خصوصاً کھانےکےپلیٹوں کی) - (۲) کسی شخص پر نوٹس تعمیل کرنا ؛ رقم کی قرقی - (۳) (تجارت) اُجرت روك حکم -

Garniture : (n) [Fr.'garniture'.] (۱) لوازمات - (۲) سجاوٹ کی چیزیں (خصوصاً کھانے کی پلیٹ میں) - (۳) لباس ؛ پوشاک ؛ ملبوسات -

Garookuh/Garrooka : (n) خلیج فارس کی ماہی گیر کشتی -

Garotte : (n) ایک قسم کی مرغابی -

Garram : (n) اسکاٹ لینڈ یا انرلینڈ کا ٹٹو -

Garret : (n) [OFr.'garite'.] (۱) اٹاری ؛ بالاخانہ ؛ سب سے اوپر کی منزل کا کمرہ - (۲) (عامیانہ) سر ؛ دماغ -

Garret : (v) [OFr.'galet'.] (معماری) دیوار وغیرہ میں پتھروں یا اینٹوں کے بیچ میں کنکر بھر دینا -

Garret lock : (n) ادنیٰ قسم کا تالا -

Garret master : (n) گھٹیا قسم کا بڑھئی -

Garreted : (a) منار دار -

Garreteer : (n) Garret میں رہنے والا ؛ خصوصاً غریب مصنف -

Garrison : (n) [OFr.'garison'.] قلعےیا شہر کی محافظ فوج -

In garrison : محافظ فوج میں -

Garrison : (v) (۱) محافظ فوج رکھنا؛ محافظ فوج کی حیثیت سے رہنا ۔ (۲) فوج کو قلعے وغیرہ کی حفاظت پر متعین کرنا ۔

Garrison hack : (n) فوجی افسر سے مشق بازی کرنے والی عورت ۔

Garrison-hold : (n) محافظ دستے کے ذریعہ قبضہ ۔

Garrison town : (n) محافظ فوج سے محفوظ شہر ۔

Garron/-an : (n) [Gael.'gearran'.] دیکھو Garran

Garrot : (n) [OFr.'garrot'.] ایک قسم کی مرغابی ۔

Garrotte/Garotte : (n) [Sp.'garrote'.] (۱) اسپین میں سزائے موت جس میں گلا گھونٹ کر مارڈالتے ہیں ۔ (۲) وہ آلہ جو اس طرح سےمار ڈالنے میں استعمال ہوتا ہے ۔ (۳) شاہراہ کا ڈاکہ جس میں مسافر کو گلا گھونٹ کر مار ڈالا جائے ۔

To tip the garrotte : مسافر کو گلا گھونٹ کر لوٹنا ۔

Garrotte/Garotte : (v) (۱) گلا گھونٹ کر سزائے موت دینا ۔ (۲) لوٹنے کی خاطر گلا گھونٹنا ۔ (۳) گلا گھونٹنا ۔

Garrotter/Garotter : (n) گلا گھونٹ کر مار ڈالنے والا جلاد یا قزاق ۔

Garrulity : (n) [L.'garrulitas'.] فضول گوئی ؛ باتونی پن ۔

Garrulous : (a) (۱) باتونی : بکی: گپی : فضول گو ۔ (۲) چوں چوں کرنے والی چڑیا ۔ (۳) پر شور( دریا وغیرہ ) ۔

Garrulously : (adv.) باتونی پن سے : فضول گوئی سے ۔

Garrulousness : (n) باتونی پن ؛ فضول گوئی ۔

Garter/Gartan/Garten : (n) [OFr.'gartier'.] (۱) گیٹس ؛ موزہ بند ۔ (۲) (بحریات ، عامیانہ) بیڑی ۔ (۳) دیکھو The garter ۔ (٤) (نقابت) متوازی لکیریں جو داہنے صدر سے بائیں قاعدے کی طرف کھینچی جائیں ۔ (٥) گیٹس نما کوئی چیز ۔ (٦) Garter king of Arms اور Garter snake کا مخفف ۔

In the catching up of a garter : ایک لمحہ میں ۔

Pricking in the garter : ایک قسم کا کھیل ۔

The Garters : (۱) امرائے انگلستان کا سب سے اول درجہ ۔ (۲) اس کا تمغہ ۔

To cast one's garter : شادی کرنا (عورت کا) ۔

Garter : (v) (۱) گیٹس باندھنا ؛ موزوں کے بند باندھنا ۔ (۲) (نقابت) فیتے کا حلقہ بنانا ۔

Garter-blue : (n) گہرا نیلا ۔

Garter-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ؛ نیام ماہی ۔

Garter-knee : (n) بایاں گُھٹنا ۔

Garter-robe : (n) انگلستان کے سب سے اعلیٰ درجے کے امراء کا لبادہ ۔

Garter-snake : (n) (۱) امریکا کا غیر سمی دھاری دار سانپ ۔ (۲) افریقہ کے سمی سانپ کی ایک قسم ۔

Garter-webbing : (n) گیٹس بنانے کا لچکیلا کپڑا ۔

Gartered : (a) امرائے انگلستان سب سے اعلیٰ درجے کا تمغہ لگائے ہوئے ۔

Gartering : (n) وہ چیزیں جن سے گیٹس بناتےہیں ۔

Garth : (n) [ON.'garor'.] (۱) احاطہ : صحن ؛ باغیچہ : گھوڑ دوڑ کے گھوڑوں کا احاطہ : خانقاہ کا صحن ۔ (۲) مچھلی کا مان ۔

Garth : (n) [north. form of 'gerth'.] (۱) زیر بند : تنگ ۔ (۲) لکڑی کا حلقہ ۔ (۳) زیر بند ۔

Garum : (n) [L.] رومی چٹنی (مچھلی کی) ۔

Garvie : (n) [Origin unkn.] ہیرنگ قسم کی چھوٹی مچھلی ۔

Gas : (n) [Gr.'Chaos'.] (۱) گیس : غاز ۔ (۲) روشنی کی گیس ۔ (۳) ایک قسم کی پھٹنے والی گیس ۔ (٤) ہائیڈروجن وغیرہ جو غبارے میں بھری جاتی ہے۔ (٥) ایک قسم کی گیس کہ جسے سنگھانے سے آدمی بے ہوش ہو جاتا ہے ۔ (٦) (عامیانہ) بکواس ؛ شیخی ۔ (۷) ریاح ۔

Incandescent gas : دہکتی گیس ۔

Gas : (n) Gasoline کا مخفف ۔

To step or tread in the gas : موٹر گاڑی کی رفتار تیز کرنا ۔

Gas : (v) (۱) گیس مہیا کرنا ۔ (۲) زہر کی گیس پھینکنا (دشمن کی فوج پر) ۔ (۳) گیس کے زہر سے

متاثر ہونا ۔ (٤) گیس کے شعلے سے گزارنا تاکہ پھونسڑے دور ہو جائیں ۔ (٥) خالی خولی باتیں بنانا ؛ شیخی بگھاڑنا ؛ خالی خولی باتیں بناکر دھوکا دینا ۔ (٦) چونے میں کلورین ملا کر بلیچنگ پاؤڈر بنانا ۔ (٧) گاڑی، موٹر، ہوائی جہاز میں پٹرول بھرنا ۔

Gas-alarm : (١) گیس سےھوشیار کرنا ۔ (٢) گیس کے دھماکے کے ذریعہ انتباہ کرنا ۔

Gas-bag : (n) (١) گیس دان ؛ طیارہ ؛ وہ تھیلا جس میں گیس بھری ہو ۔ (٢) خالی خولی باتیں کرنے والا ۔

Gas-bath : (n) گیس کے ذریعہ گرم کیا ہوا حمام ۔

Gas-battery : (n) گیسی مورچہ ۔

Gas-bill : (n) (١) گیس بنانے اور مہیا کرنے کا حکم ۔ (٢) گیس کے خرچ کا فرد حساب ۔

Gas bleaching : (n) سلفرڈائی اکسائیڈ کےذریعہ سپید بنانا ۔

Gas-blower : (n) کوئلے کی پرت سےگیس کی دھار ۔

Gas bottle : (n) (١) قرنبیق ۔ (٢) (طب) گیس دان ۔

Gas-bouy : (n) گیسی پیراك پیپا ۔

Gas-burner : (n) گیس مشعل ؛ گیس برنر ۔

Gss-chandlier : (n) گیس جھاڑ ۔

Gas chamber : (n) مجرموں کو گیس کے ذریعہ سزائےموت دینے کا کمرہ ؛ (کیمیا) گیس خانہ ۔

Gas check : (n) (توپ کی) ایک ترکیب جس سے گیس نہ نکل سکے ۔

Gas-coal : (n) گیسی کوئلہ ۔

Gss-cock : (n) گیس کی نلکی کی ٹونٹی ۔

Gas-coke : (n) کوئلہ جس کی گیس نکل گئی ہو ۔

Gas condensation tube : (n) (کیمیا) گیس تکثیفی نلی ۔

Gas- condenser : فیرسے گیس علاحدہ کرنے کا آلہ ۔

Gss constant : (n) (کیمیا) گیس مستقلہ ۔

Gas-drain : (n) (کوئلے کی کان میں) گیس نکالنے کی نالی ۔

Gas-dregs : (n) گیس سازی میں بننے والا مادہ ۔

Gas electrode : (n) گیس برقیرہ ۔

Gas-engine : (n) گیس کا انجن ؛ گیس انجن ۔

Gas filled : (a) گیس بھرا ہوا ۔

Gas-firing : (n) گیس کی بھٹی کو چلانا ۔

Gas-fitter : (n) عمارتوں میں گیس کےلوازمات لگانے والا ۔

Gas-fitting : (n) گیس کی روشنی وغیرہ کے آلات ۔

Gas-fixture : (n) گیس کی مشعلوں کا دیوار گیر یا جھاڑ ۔

Gas-furnace : (n) (١) گیس بھٹی ۔ (٢) گیس بنانےکی بھٹی ۔

Gas generator : (n) گیس بنانے والا ۔

Gas helmet : (n) گیس روك نقاب ۔

Gas-holder : (n) گیس دان ؛ (کیمیا) گیس کی ٹنکی ۔

Gas indicator : (n) گیس نما ۔

Gas leading tube : (n) گیس گزار نلی ۔

Gas-light : (n) گیس کی روشنی ۔

Gas-lime : (n) کوئلے کی گیس صاف کرنے کا چونا ۔

Gas-mask : (n) گیس روك نقاب ۔

Gas-microscope : (n) گیس خوردبین ۔

Gas monometer : (n) گیس داب پیما ۔

Gas motor : (n) دیکھو Gas engine

Gas-pendant : (n) پائپ جو چھت سے آویزاں ہو اور جس میں مشعلیں لگی ہوں ۔

Gas-pipe : (n) (١) گیس کی نلکی ۔ (٢) (مزاجاً) گھٹیا قسم کی بندوق ۔ (٣) گیس کی نالی ۔

Gas-plant : (n) (١) (نباتیات) افطاموں سفید (Fraxinella) ۔ (٢) گیس کےکارخانوں کا سازو سامان ۔

Gas-plate : (n) توپوں کی آہنی قرص ۔

Gas-retort : (n) گیس بنا نے کے سازوسامان رکھنے کی قرنبیق۔

Gas-ring : (n) سوراخ دار جس سے گیس نکلتی ھے اور جس پر پکا یا جاتا ھے ۔

Gas-sand : (n) رتیلا پتھر جس سے گیس حاصل ھوتی ھے ۔

Gas-shell : (n) زہریلا گولہ ؛ گیس بم۔

Gas-spectrum : (n) گیسی طیف ۔

Gas-stoker/-stoking : (n) گیسی قرنبیق کو گرم کرنے والا اور گرم کرنا ۔

Gas-tar : (n) تارکول ؛ کول تار ۔

Gas-tar : (v) تارکول چڑھانا ۔

Gas- thermometer : (n) گیس تپش پیما ۔

Gas turbine : (n) گیس چرخ ۔

Gas washer : (n) گیس سے امونیا کا ازالہ کرنےوالا ۔

Gas water : (n) پانی جس سے پانی کی گیس گزری ھو ۔

Gas well : (n) قدرتی گیس کا کنواں ۔

Gasalier : (n) گیس جھاڑ ۔

Gascon : (n) [OFr.'gascon'.] (۱) گیسکنی کا باشندہ ۔ (۲) شیخی باز ؛ ڈینگ مارنے والا ؛ لاف زن ۔ (۳) گیسکنی کی زبان ۔

Gasconade : (n) [Fr.'gasconnade'.] شیخی ؛ لاف وگزاف ؛ ڈینگ۔

Gasconade : (v) شیخی بگھارنا ؛ ڈینگ مارنا ۔

Gasconader : (n) شیخی باز ؛ لاف زن ۔

Gasconism : (n) شیخی ؛ لاف زنی ۔

Gaseity : (n) گیس کی خاصیت یا صفت ۔

Gaselier : (n) گیس جھاڑ ۔

Gaseous : (a) گیس کا ؛ گیس سا ؛ گیس وار ؛ گیسی ۔

Gash : (n) [OFr.'garcer'.] (۱) گہرا زخم ؛ گہرا گھاؤ ؛ کاری زخم ۔(۲) ضرب ؛ وار ۔(۳) (عامیانہ) منہ ۔

Gash : (a) کریہہ منظر ۔

Gash : (v) کاری زخم لگانا ؛ گہری ضرب لگانا ۔

Gash : (a) (۱) عقلمند ۔(۲) خوش لباس ۔

Gash : (n) بات چیت ۔

Gash : (n) گپ شپ ۔

Gash : (n) [Origin unkn.] (۱) مزید کھانا۔(۲) بچا کھچا کھانا ۔

Gashful : (a) خوفناک ۔

Gashliness : (n) خوفناکی ۔

Gashly : (a) خوفناک ۔

Gasifiable : (a) گیس بننے کے قابل ۔

Gasification : (n) گیس بننا یا بنایا جانا ۔

Gasiform : (a) گیس جیسا ؛ گیس سا ۔

Gasify : (v) گیس بنانا ؛ گیس بننا ۔

Gasket : (n) [Fr.'garcette'.] (۱) رسی یا ڈوری جس سے لپٹے ہوئےبادبان کو چوب مستول سے باندھ دیا جاتا ھے ؛ بادبان بند ۔(۲) درزبند ۔

Gasket : (v) بادبان کو رسی یا ڈوری سے چوب مستول میں باندھنا ۔

Gaskin : (n) گھوڑے کی پچھلی ران ۔

Gasman : (n) (۱) گیس بنانے یا مہیّا کرنے والا ۔(۲) گیس کا فرد حساب تیار کرنے والا ۔ (۳) تھیٹر کی روشنی کی دیکھ بھال کرنے والا ۔ (٤) (کوئلہ کی کان) ہائیڈروجن کےلئے کارکردی کی جانچ کرنے والا ۔

Gasogene : (n) گیس آب زا ؛ سوڈا واٹر مشین ۔

Gasolene/Gasoline : (n) گیسولین پٹرول ؛ ایک قسم کا پراں آتش گیر رقیق مادہ جو حرارت اور روشنی پیدا کرنے میں کام آتا ھے ۔

Gasometer/Gazometer : (n) [Fr.'gazometer'.] (۱) گیس دان : گیس پیما ۔ (۲) گیس کا خزانہ جس میں سے نلکیوں کے ذریعہ گیس تقسیم ہوتی ہے ۔

Gasometric : (a) گیس پیمائی سے متعلق ۔

Gasometry : (n) [Fr.'gazometric'.] گیس پیمائی ۔

Gasoscope : (n) گیس نما ۔

Gasp : (n) [f. next.] شدت تنفس ؛ نفس زنی ؛ ہانپنا ؛ سانس کا پھول جانا ۔

At the last gasp : قریب المرگ ۔

(One's) last gasp : آخری سانس ۔

Gasp : (v) [ON.'geispa'.] ہانپنا ۔

To gasp for : ہانپنا ۔

To gasp one's last : آخری سانس لینا ۔

To gasp out : ہانپتے ہوئے کہنا ۔

Gasper : (n) گھٹیا قسم کا سگریٹ ۔

Gassendist : (n) [f.'Gassendi' t-ist.] Gassendi کا پیرو ۔

Gasserian/Casserian : (a) [f. gohann Laurentios Gasser+-ian] گیسیرین (Gasserin) عقدہ ۔

Gassy : (a) (۱) گیس کا ؛ گیس سے بھرا ہوا ؛ گیس کے مانند؛ گیس دار ؛ گیس زا ۔ (۲) خالی خولی الفاظی (کی باتیں) ۔

Gasteromycetous : (a) [mod.L.'gasteromycetes'.] سماروغ کی ایک جنس سے متعلق ۔

Gasteropod/Gastropod : (n)[Fr.'gasteropode'.] ناعمہ؛ معدہ پا؛ ایک قسم کا گھونگا ۔

Gastropoda/-teropoda : (a) gastropodus. حیوانات ناعمہ ؛ معدہ پایان ۔

Gastropodous/Gasteropodous : (a) حیوانات ناعمہ سے متعلق ۔

Gastful : (a) خوفناک ؛ ڈراؤنی ؛ مہیب ؛ بھیانک ۔

Gastraea : (n) [mod.L.'Gastraea'.] ایک کیڑا جس کا وجود ارتقاع کے سلسلے میں فرض کرلیا گیا ہے اور خلیوں کی دو تہوں پر مشتمل سمجھا جاتا ہے ؛ زیر جسم معدیہ ۔

Gasraea theory : (n) یہ نظریہ کہ معدیہ حیوانات کی اولین شکل ہے ۔

Gastraead : (n) اسفنج کی ایک ابتدائی قسم ۔

Gastralgia : (n) درد معدہ ۔

Gastralgic : (a) درد معدہ سے متعلق ؛ درد معدہ میں مبتلا ۔

Gastralgic : (n) درد معدہ میں مبتلا مریض ۔

Gastric : (a) [mod.L.'gastricus'.] پیٹ کا ؛ شکمی ؛ معدی ؛ متعلق بہ شکم ؛ شکم و معدہ ۔

Gastric fever : (n) تپ معدی ؛ حصبہ ۔

Gastric juice/-acid/-liquid : (n) عصیر معدہ ؛ معدی ترشہ : سیال اورتقریباً بے رنگ ترشہ جو معدہ میں پیدا ہوتا ہے اور ہاضم ہوتا ہے ۔

Gastricism : (n) شکمی بیماریاں ۔

Gastriloquist : (n) بطنی تکلم کرنے والا ۔

Gastriloquous : (a) بطنی تکلم سےمتعلق ۔

Gastriloquy : (n) بطنی تکلم ۔

Gastritis : (n) (طب) ورم معدہ ۔

Gastro - : (سابقہ) شکم ؛ پیٹ ؛ معدی ۔

Gastro-catarrhal : (a) معدی نزلے سے متعلق ۔

Gastro-colic : (a) معدی قلونی ۔

Gastro-duodenal : (a) معدی اثنا عشری ۔

Gastro-duodenitis : (n) ورم معدہ و اثنا عشر ۔

Gastro-enteric : (a) معدے اور آنتوں کے متعلق ۔

Gastro-enteritic : (a) معدے اور آنت ورم سے متعلق ۔

Gastro-enteritis : (a) معدے اور آنت کے ورم ۔

Gastro-epiploic : (a) معدے اور ثرب سے متعلق ۔

Gastro-hepatic : (a) معدے اور جگر سے متعلق ۔

Gastro-hysterotomy : (n) دیکھو Caesarean operation

Gastro-intestinal : (a) دیکھو Gastro-enteric

Gastro-phrenic : (a) معدے اور حجاب حاجز سے متعلق ۔

Gastro-pneumonic : (a) معدے اور پھیپھڑے سے متعلق ۔

Gastro-pulmonary/-pulmonu : (a) دیکھو Gastro-pneumonic

Gastro-splenic : (a) معدہ اور طحال سے متعلق ؛ شکمی طحالی ۔

Gastro-vascular : (a) معدہ اور عروق سے متعلق ۔

Gastrocele : (n) فتق معدہ ۔

Gastrocnemial/Gastrocnemian : (a) عضلہء ساق سےمتعلق ۔

Gastrocnemius : (n) ['gastrokyemia'.] عضلہء ساق ۔

Gastrocutaneous : (a) شکمی جلدی ۔

Gastrodisc : (n) پستاندار کا نہوضی قرص ۔

Gastrolith : (n) سنگ معدہ ۔

Gastologer : (n) باورچی ؛ طباخ ۔

Gastrological : (a) (۱) طباخی ۔ (۲) علم معدہ سےمتعلق ۔

Gastrologist : (n) ماہر فن طباخی ؛ طبیب معدہ ؛ بکاول ۔

Gastrology : (n) [Gr.'gastrologia'.] فن باورچی گیری ؛ طباخی ؛ خانساماں گیری ؛ علم معدہ ۔

Gastromalacia : (n)[mod.L.Gastro+Gr.'malakia'.] لینت معدہ ۔

Gastromancy : (n) بطن سے فال نکالنا ۔

Gastronome : (n) [Fr.'gastronome'.] کھانے کا مبصر ؛ طباخی کا مبصر ؛ خوش خوراك ؛ شکم پرور ۔

Gastronomer/Gastronomist : (n) فن طباخی کا مبصر ۔

Gastronomic/-al : (a) طعام کا ۔

Gastronomically : (adv.) فن طعام کی رو سے ۔

Gastronomy : (n) [Fr.'gastronomie'.] خوش خوراکی ؛ شکم پروری ؛ فن طباخی کی مبصری ۔

Gastropod/Gastropodous : دیکھو Gasteropod/Gasteropodous

Gastrorrhaphy/Gastroraphy : (n) [Fr.'gastroraphic'.] معدے کے زخم کو سینا ۔

Gastroscopy : (n) معدہ بینی ۔

Gastrostomy : (n) معدہ تفویہ ۔

Gastrotomy : (n) معدہ شگافی ۔

Gastrula : (n) mod. L.'gastrula'.] شکمینہ ؛ معدیہ ؛ (حیوانیات) نہوضیہ ۔

Gastrular : (a) شکمینہ سے متعلق ۔

Gastrulation : (n) شکمینہ کی تشکیل ؛ (حیوانیات) نہوضیت ۔

Gastruran : (a) [Gr.'gaster+ura'+-an.] دہن پایاں قشریوں سے متعلق ۔

Gastruran : (n) دہن پایا قشریہ ۔

Gastrurous : (a) دہن پایاں قشریوں سے متعلق ۔

Gat/Gate : (n) [ON.'gat'.] رتیلے ٹیلوں کے درمیان کی گھاٹی ؛ آبنائے ۔

Gat : (n) [Short for 'gatling'.] پستول ۔

Gatch bed : (n) مریضوں کا پلنگ ۔

Gate : (n) [OE.'gaet, geat'.] (۱) در ؛ دروازہ ؛ پھاٹك ؛ دُوار ؛ باب ۔ (۲) (انجیل) عدل گاہ شہر ۔ (۳) دو پہاڑوں کے بیچ کا تنگ راستہ ؛ درہ ؛ گھاٹی ۔ (٤) جنگلےیا کٹہرے کا دروازہ ۔ (٥) ان اشخاص کی مجموعی تعداد جو فیس ادا کر کے فٹ بال وغیرہ کا میچ دیکھنے آئیں نیز وہ رقم جو اس صورت سے حاصل ہو ۔ (٦) آب بند ۔ (۷) تالے کا سوراخ جس میں کنجی ڈالی جاتی ہے ۔ (۸) کھڑکی کا آئینہ دار پٹ جو اوپر نیچے کھسك سکتا ہے ۔ (۹) (عامیانہ) رد کرنا ۔ (۱۰) دروازہ نما کوئی چیز ۔

The gate of death : موت سے قربت ۔

The gate of heaven/-paradise : باب جنت ۔

The gate of hell : باب جہنم ۔

The ivory gate, the gate of horn : یونانی افسانے میں وہ دروازے جن سے بالترتیب جھوٹے اور سچے خواب داخل ہوتے ہیں ۔

Gate: (n) [ON,'gata'.] (۱) سڑک؛ راستہ ؛ گزرگاہ ۔ (۲) عادت ۔ (۳) رخ ؛ سمت ۔ (٤) دوری ؛ فاصلہ ۔ (٥) چراگاہ ۔

To come, go, ride his gate : اس کے دروازے تک آنا ۔

This gate, that gate : اس طرف ؛ اُس طرف ۔

Some, any gate : کہیں ؛ کسی جگہ ۔

Gate : (n) (۱) سانچے میں پگھلی ہوئی دھات کے جانے کا راستہ ۔ (۲) فاضل دھات کا ٹکڑا جو سانچے کی نکاس پر رکھا جائے ۔

Gate : (v) (آکسفورڈ وکیمبرج) ہر وقت یا کسی خاص وقت کے بعد کالج سے نکلنے کی ممانعت کرنا ۔

Gate : (v) (۱) دروازہ لگانا ۔ (۲) بُننے کے لئے کرگھے کو ٹھیک کرنا ۔ (۳) قالب کو شگاف دار بنانا ۔

Gate-bill : (n) (آکسفورڈو کیمبرج) انڈر گریجویٹ طلبا کے بعد از وقت کالج آنے کی یاد داشت ؛ وہ رقم جو اس کے جرمانہ میں عائد کی جائے ۔

Gate-boot : (n) دروازے کےلئے لکڑیاں کاٹنے کا حق ۔

Gate-chamber : (n) آب بند کا طاق ۔

Gate circuit : (n) (طبیعیات) باب سرکٹ ۔

Gate-crasher : (n) وہ شخص جو ناچ کے جلسے وغیرہ میں بن بلائے پہنچ جائے ؛ ناخواندہ مہمان ۔

Gate fold : (n) کسی کتاب یا رسالے میں وہ تہ کیا ہوا ورق جو کتاب کے صفحوں سے بڑا ہو ۔

Gate-house : (n) (۱) ڈیوڑھی ۔ (۲) شہر کے دروازے کا کمرہ جو قیدخانہ کے طورپر استعمال کیا جاتاتھا ۔

Gate-keeper : (n) (۱) دربان ۔ (۲) ایک قسم کی تیتری ۔

Gate-leg/-legged : (a) کھلنے اور بند ہونے والے پایوں کا (ٹیبل) ۔

Gate-money : (n) داخلہ فیس (کسی جلسے یا تماشےمیں) ۔

Gate-post : (n) پھاٹک کا بازو (کھمبا، ستون ) ۔

Gate- saw : (n) چوکھٹا دار آرا ۔

Gate-works : (n) شہر کے دروازے کی قلعہ بندی ۔

Gated : (a) دروازہ دار ۔

Gated amplifier : (n) باب شدہ افزا ۔

Gateless : (a) بے دروازہ ؛ بے در ۔

Gateway : (n) (۱) پھاٹک ؛ دروازہ ۔ (۲) راستہ ؛ گزرگاہ ۔ (۳) درہ ۔

Gather : (n) [f.Gather, (v).] (۱) فصل ۔ (۲) (جمع) لباس وہ حصہ جو سمیٹ لیا جاتا ھے ۔ (۳) دھرے کا آگے کی طرف جھکاؤ ۔

Gather : (v) [OE.'gaderian'.] (۱) جمع کرنا یا ہونا ؛ مجتمع کرنا؛ اکٹھا کرنا؛ مجتمع ہونا۔ (۲) (دولت) جمع کرنا ؛ جوڑنا ؛ جوڑ جوڑ کر رکھنا ۔ (۳) بیننا ؛ خرمن جمع کرنا ؛ چننا ؛ توڑنا (پھول وغیرہ) ۔ (٤) بڑھنا؛ زیادہ ہونا ۔ (٥) ٹھیک کرنا ؛ (حواس) مجتمع کرنا ۔ (٦) نتیجہ نکالنا ؛ قیاس کرنا ؛ استخراج کرنا ؛ استنباط کرنا ؛ اخذ کرنا ۔ (۷) سمیٹنا ؛ موڑنا ؛ (کپڑے میں) پلیٹیں ڈالنا۔ (۸) زمین سےاٹھانا ۔ (۹) سمٹنا ۔ (۱۰) ترتیب دینا ؛ ایک سلسلے میں لانا ؛ یکجا کرنا (واقعات وغیرہ) ۔ (۱۱) (ہمت) باندھنا ۔ (۱۲) اکٹھا ہونا ؛ جمع ہونا ۔ (۱۳) زخم کا منہ کرنا ؛ بھرنا ؛ بننا ۔ (١٤) اضافہ ہونا ؛ حاشیہ چڑھانا (قصے میں) ۔ (۱۵) (تعمیرات) چھوٹا بنانا ۔

To be gathered to one's father/-to one's people : مرنا۔

To gather breath : حواس مجتمع کرنا ۔

To gather head : (۱) منہ بننا ؛ پکنا (زخم وغیرہ کا) ۔ (۲) مضبوط ہونا ۔

To gather into the wind : (بحری) ہَوا کے رخ پر چلنا ۔

To gather oneself (together) : مضبوط ہونا ۔

To gather way : (بحری) بادبان میں ہَوا کا بھرنا ۔

Gatherable : (a) قابل استنباط ۔

Gatherer : (n) (۱) جمع کرنے والا ۔(۲) گھوڑے کا اگلا دانت ۔

Gathering : (n) (۱) جمع کرنا ؛ جمع ہونا ؛ بڑھنا ۔(۲) ورم ؛ سوجن ؛ زخم کا ابھار ۔ (۳) جلسہ ؛ اجتماع ؛ جمع ۔ (٤) (جلد سازی) (کتاب کے) اوراق کو ترتیب دینا ۔(٥) سگنل ۔

Gathering-board : (n) (جلد سازی) حلقہ نما میز (اوراق جمع کرنےکے لئے) ۔

Gathering coal : (n) بڑا سا کوئلہ جس میں دیرتک آگ رہتی ھے ۔

Gathering cry : (n) جنگ کےلئے بلاوا ۔

Gathering ground : (n) وہ علاقہ جہاں پانی جمع ہو کر دریا بنتے ہیں ۔

Gathering hoop : (n) پہیے کی گول پٹیوں کو باندھنے کا حلقہ ۔

Gathering peat : (n) (۱) جلتا ہوا دلدلی کوئلہ جو لوگوں کو خطرے سے آگاہ کرنے کےلئے بھیجا جاتا تھا ۔ (۲) دلدلی کوئلہ جو چولہےمیں رات بھر جلتے رہنے کےلئے ڈالا جائے ۔

Gatherum : (n) مختلف چیزوں کا مجموعہ ۔

Gatling : (n) ایک قسم کی مشین گن جو گیٹلنگ نے ایجاد کی تھی ۔

Gauche : (a) [Fr.] (۱) بے سلیقہ ؛ بےتُکا ؛ پھوہڑ ؛ ناشائستہ ۔ (۲) (ارضیات) منحرف ۔

Gaucherie : (n) [Fr.] بے سلیقگی ؛ بے تُکاپن ۔

Gaucho : (n) [Sp.] امریکا کے دیسیوں اور یورپیوں کی مخلوط نسل کا ایک فرد ۔

Gaud : (n) [OF.'gaudir'.] (۱) کھولنا ۔(۲) بھڑکدار چیز ؛ نمائشی زیور یا لباس ۔(۳) رنگ رلیاں ۔ (۳) بیکار نمائش ۔

Gaudeamus : (n) [mod.L.] کالج کے طالب علموں کی رنگ رلیاں ۔

Gaudery : (n) بھڑکیلی نمائش ؛ زرق برق لباس ۔

Gaudily : (adv.) زرق برق لباس میں ۔

Gaudiness : (n) نمائش ؛ بھڑکیلاپن ۔

Gaudy : (n) [L.'gaudium'.] (۱) دھوم دھام کی دعوت ۔ (۲) کالج کے قدیم طلبا کا سالانہ ڈنر ۔

Gaudy : (a) (۱) زرق برق ؛ فوق البھڑک ؛ بھڑکیلا ؛ نمائشی ۔ (۲) (عامیانہ) (نفی میں) بہت اچھا ۔

Gaudy : (v) زرق برق بنانا ۔

Gaudy-day : (n) جشن کا دن ؛ کالج کےقدیم طلبا کےڈنر کا دن ۔

Gaudy-green : (n) زردی مائل سبز ۔

Gaudy-night : (n) جشن کی رات ؛ کالج کے قدیم طلبا کے ڈنر کی رات ۔

Gauffer/Gauffre : (n) پلیٹیں وغیرہ بنانے کی سلاخیں ۔

Gauge/Gage : (n) [ONFr. 'gauge'.] (۱) پیمانہ ؛ ناپ ؛ بندوق کی گولی کا قطر ؛ پہیے کی سمائی کاپیمانہ ؛ لوھےکی چادرکی موٹائی کا ناپ ۔(۲) گنجائش؛ مقدار ؛ وسعت ؛ سمائی ۔ (۳) ریل کی پٹری کی چوڑائی ۔(٤) (بحری اصطلاح) جہاز کا محل ہَوا کے رخ کے لحاظ سے ۔(٥) باراں پیما ؛ ہَوا پیما وغیرہ ۔(٦) اوزاروں اور تار وغیرہ کی جسامت معلوم کرنے کا آلہ ۔ (۷) (طباعت) حاشیہ قائم رکھنے کی پٹی ۔ (۸) محک ؛ کسوٹی؛ معیار ؛ مقیاس ۔ (۹) (پلاسٹر کرنے میں) پلاسٹر آف پیرس کی مقدار جو دوسرے پلاسٹر کے ساتھ ملائی جائے ۔(۱۰) بھرے ہوئے جہاز کا زیر آب حصہ ۔

Mixed gauge : بڑی اور چھوٹی پٹریاں ۔

Pressure gauge : (کیمیا) دباؤ پیما ۔

Standard gauge : چار فٹ آٹھ انچ چوڑی پٹریاں ۔

To have or keep the weather gauge of : (۱) (بحری) ہَوا کے رخ ہونا (جہاز کا) ۔ (۲) (مجازاً) فائدے میں ہونا ؛ بہتر حالت میں ہونا ۔

Gauge/Gage : (v) [ONFr.'gauger'.] (۱) ناپنا ؛ پیمائش کرنا (خصوصاً تار، ریل، بارش، ہَوا وغیرہ کی) ۔ (۲) گنجائش معلوم کرنا ؛ سمائی ناپنا(پیپے وغیرہ کی) ۔(۳) اندازہ کرنا ؛ جانچنا ۔(٤) یک

رنگ کرنا ؛ یکساں کرنا؛ مقررہ معیار کے مطابق کرنا ۔ (۵) متناسب مقداروں میں پلاسٹر ملانا ۔ (٦) کپڑے میں متوازی پلیٹیں ڈالنا ۔

Gauge-cock : (n) بائلر میں پانی کی اونچائی ناپنے کی ٹونٹی ۔

Gauge-concussion : (n) ریل گاڑیوں کا افقی طور پر جھولنا ۔

Gauge-door : (n) کان کے ہوا دان کا چوبی دروازہ ۔

Gauge glass : (n) آب نما شیشہ (بائلر کا) ۔

Gauge invariance : (n) (طبیعیات) پیمانوی غیر متغیری ۔

Gauge-knife : (n) اندازہ گیر چھری ۔

Gauge-ladde : (n) مضبوط لکڑیوں کا مربع چوکھٹا کھینچنے والے تختوں کو اٹھانے کے لئے ۔

Gauge-lather : (n) پیمائشی خراد ۔

Gauge-pin : (n) (طباعت) دندانے دار پن ۔

Gauge-point : (n) استوانہ کے قطر کو ظاہر کرنے کا نشان ۔

Gauge-rod : (n) اندازہ گیر گز ۔

Gauge-saw : (n) چوکھٹے دار آرا ۔

Gauge-ship : (n) پیمائش گری ۔

Gauge-stuff : (n) متناسب مقدار میں ملایا ہوا پلاسٹر ۔

Gauge-weir : (n) حرکت پذیر دروازے والا بند ۔

Gauge-wheel : (n) اندازہ گیر ہل ۔

Gaugeable : (a) پیمائش پذیر ۔

Gauged/Gaged : (a) (۱) ناپا ہوا؛ پیمائش کیا ہو ۔ (۲) (اینٹ) برابر بنائی ہوئی ۔ (۳) مناسب انداز میں ملایا ہو (پلاسٹر) ۔

Gauger : (n) (۱) پیمائش کرنے والا ؛ ناپنے والا ؛ اندازہ کرنے والا ۔ (۲) پیمائشی آلہ ۔

Gauging/Gaging : (n) ناپنا ؛ پیمائش کرنا ۔

Gauging line : (n) اندازہ گیر گز کی درجہ بند لکیر ۔

Gauging rod : (n) دیکھو Gauge Rod

Gauk : (n) خبطی ؛ بھولا ؛ جھینپو ۔

Gaul : (n) [Fr.'Ganl'.] (۱) قدیم گال کا باشندہ ۔ (۲) (مزاحاً) فرانس ۔

Gaulish : (a) (۱) قدیم گال سے متعلق ؛ قدیم گال لوگوں کا ۔ (۲) (مزاحاً) فرانسیسی ؛ فرانس کا ۔

Gaulish : (n) قدیم گال لوگوں کی زبان ۔

Gault : (n) [Origin unkn.] چکنی مٹی کی تہ ۔

Gault : (v) چکنی مٹی کی تہ کھودنا ۔

Gaulter : (n) چکنی مٹی کھودنے والا ۔

Gaultheria : (n) [f.M. Gaultier a Canadian botanist.] سدا بہار خوشبودار پودوں کی نوع ؛ البتول ؛ ہری بھری ۔

Gaum : (v) لتھیڑنا ۔

Gaunt : (a) [Origin unkn.] (۱) دبلا پتلا ؛ سوکھا ؛ قاق ۔ (۲) مہیب ؛ وحشتناک ؛ تند ؛ ترش رو ؛ وحشت زدہ ۔

Gauntlet : (n) [OFr.'gantelet'.] (۱) آہنی دستانہ ۔ (۲) موٹا لمبا دستانہ۔ (۳) (بحریات) صاف کئے ہوئے جھولوں کو سکھانے کا رسہ ۔

To pick or take up the gauntlet : مقابلے کے لئے نکلنا ؛ میدان میں آنا ؛ مبارزت قبول کرنا ۔

To throw, fling, down the gauntlet : طلب مبارزت کرنا ؛ مقابلے کے لئے بلانا ۔

Gauntlet : (v) دستانے سے مارنا ۔

Gauntlet : (n) دیکھو Gantlope

Gauntleted : (a) دستانہ دار ؛ دستانہ پہنے ہوئے ۔

Gauntly : (adv.) وحشتناک طور پر ؛ مہیب طور پر ۔

Gauntness : (n) (۱) دبلا پن ۔ (۲) ہیبت ناکی ؛ ترش روئی ؛ وحشت زدگی ۔

Gauntree/Gauntrie/-y : دیکھو Gantry

Gaur/Gour/Gore : (n) [Hindi.'gaur'.] ایک قسم کا سانڈ ۔

Gauss : (n) (۱) (طبیعیات) مقناطیسی کشش کی شدت کی اکائی ؛ گاؤس ۔(۲) جرمنی کا ریاضی داں گاؤس ۔

Gaussage : (n) مقناطیسی کشش کی شدت ۔

Gaussian : (a) گاؤس کا بنایا ہوا (نظریہ)۔

Gaussivity : (n) مقناطیسی قوت کی شدت جو گاؤس میں ظاہر کی جائے ۔

Gauze : (n) [Fr.'gaze'.] (۱) باریک شفاف ریشمی یا سوتی کپڑا یاتارکی بہت باریک جالی ؛ گاج ۔ (۲) ہلکی کُہر ۔

Gauze-lamp : (a) محفوظ لیمپ جس کے شعلے کے گرد لوہے کی جالی ہو ؛ (کیمیا) جالی ۔

Gauziness : (n) جالی دار ہونا ؛ باریک اور شفاف ہونا ۔

Gauzy : (a) باریک اور شفاف ۔

Gavel : (a) [OE. gafol'.] مال گذاری سے متعلق ۔

Gavel : (n) [ONFr.'gavel'.] کٹا ہوا غلہ (جس کا کٹھانہ بنایا گیا ہو)۔

To lie on the gavel : کھلا ہوا پڑا رہنا ۔

Gavel : (n) کسی کے مرنے کے بعد اس کی پوری جائداد کی پورے قبیلے میں تقسیم ۔

Gavel : (n) (۱) موگری (راج کی) ۔(۲) صدر کی موگری ۔

Gavel : (v) کٹے ہوئے غلے کا انبار لگانا ۔

Gavel : (v) متوفی کی جائداد کو اس کے بچوں میں تقسیم کر دینا ۔

Gavel : دیکھو Gable

Gavel low/-facet : (n) کسی کے مرنے کے بعد پوری جائداد اس کےبچوں میں تقسیم کرنے کا قانون ۔

Gavelkind : (n) (۱) قانون وراثت (کینٹ اور ویلز کا) جس کی رو سے بےوصیت کئے مرنے والے کی جائداد سب بیٹوں میں برابر تقسیم ہوتی ہے ۔ (۲) متوفی کی جائداد اس طرح تقسیم کرنے کا رواج ۔

Irish gavelkind : وہ رواج جس کی رو سے متوفی کی جائداد عام ملکیت میں لےلی جاتی تھی اور پھر پوری ملکیت دوبارہ تقسیم کردی جاتی تھی ۔

Gaveller : (n) (شاہی افسر جو کان کنوں پر لگان لگاتا ہے ۔ (۲) اجارہ دار ۔

Gaverick : (n) [Origin unkn.] سرخ ماہی ۔

Gavial/Gar (rh) ial : (n) [Fr.'gavial'.] گھڑیال ۔

Gavotte : (n) [Fr.'gavotte'.] (۱)ایک قسم کا رقص ۔(۲) اس کے ساتھ کا گانا ۔

Gawk : (n) بھولا ؛ خبطی ؛ بے تکا آدمی ؛ جھینپو ۔

Gawk/Gauk : (a) [Origin unkn.] بایاں ۔

Gawk/Gauk : (v) دیدہ پھاڑ کر دیکھنا ۔

Gawkish : (a) خبطی ؛ بے تُکا ۔

Gawky : (a&n) ھونق، لُولُو ؛ بے تُکا ؛ بے ڈھنگا ؛ وحشت مآب ؛ جھینپو ۔

Gawn : (n) [Contr. or Gallon.] (۱) دیکھو Gallon ۔(۲) رقیق شے نکالنے کا ظرف ۔

Gay : (a) [OFr.'gai'.] (۱) مسرور ؛ خوش ؛ شاداں ؛ مگن ۔ (۲) شادماں؛ زندہ دل ؛ خوش مزاج؛ ہنس مکھ ۔ (۳) بےفکر ؛ رند منفس ؛ لا ابالی ۔(٤) چنچل ؛ خوش طبع ؛ شوخ ۔(٥) زرق برق ؛ بھڑکدار ۔ (٦) سطحی ؛ بے تہ ۔(۷) بد چلن ؛ عیاش ۔

The gay science : فن شاعری ۔

Gay/Gey : (adv.) بہت ۔

Gay : (n) (۱) زیور یا آرائش ۔(۲) تصویر (کتاب) ۔

Gay : (v) (۱) مسرور ہونا ۔(۲) خوشنما بنانا ؛ زرق برق ہونا ۔

Gayal : (n) [Hindi 'gayal'.] گیال ۔

Gaycat : (n) (عامیانہ) فاحشہ ۔

Gaydiang : (n) ایک قسم کا جہاز ۔

Gaydog : (n) عیاش ؛ عیش پسند ۔

Gayety : دیکھو Gaiety

Gaylussite : (n) f.'Gay Lussac the French Physicist.] کیلشیم اور سوڈیم کا دوہرا کاربونیٹ ۔

Gayly : (adv.) دیکھو Gaily

Gayness : (n) شادانی ؛ شادمانی ؛ خوش مزاجی ؛ بےفکری ؛ خوش طبعی ؛ بدچلنی ۔

Gazabo : (n) [Origin unkn.] مردک ؛ شخص ۔

Gaze : (n) [f. next.] ٹکٹکی ؛ گھورنا ۔

At gaze : ٹکٹکی باندھ کر دیکھتے ہوئے ۔

At gaze/At the gaze : دیکھتے ہوئے ؛ ٹکٹکی باندھے ہوئے ۔

To stand at gaze : تکتے رہنا ؛ گھورتے رہنا ۔

Gaze : (v) [Origin unkn.] گھورنا ؛ ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا ؛ نظر جمانا ۔

Gaze-hound : (n) کتے کی ایک جنس جو دیکھ کر شکار کرتا ہے ۔

Gazebo : (n) [perh. jocular.] منار ؛ جھروکا ؛ وہ مقام جہاں سے کوئی منظر دیکھا جا سکے ۔

Gazelle : (n) [Arab. 'gazal'.] غزال ؛ آھو ؛ ہرن ۔

Gazelle : (v) چھلانگ لگاتے ہوئے چلنا ؛ زقند بھرنا ۔

Gazelle-eyed : (a) غزال چشم ۔

Gazer : (n) (۱) گھورنے والا ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۳) (عامیانہ) پولیس ۔

Gazette : (n) [Fr.'gazette'.] (۱) اخبار ؛ گزٹ ؛ روزنامہ ؛ جریدہ ۔ (۲) انگلستان کے تین سرکاری جرائد (لندن، ایڈنبرا، ڈبلن) میں سے کوئی ایک ۔

To be in the gazette : دیوالیہ قرار پانا ۔

Gazette : (v) اخبار میں شائع کرانا یا ہونا ؛ جریدے میں شائع ہونا ؛ گزٹ ہونا ۔

To be gazetted : تقرری کا اعلان ہونا (سرکاری گزٹ میں) ۔

To be gazetted out : استعفا کی منظوری کا اعلان ہونا ۔

Gazetteer : (n) [Fr.'gazettier'.] (۱) روز نامہ نویس ؛ مقالہ نویس ۔ (۲) فرہنگ جغرافیہ ؛ گزیٹیر۔ (۳) (انتظامیہ) احوال نامہ ۔

Gazing-stock : (n) انگشت نما ۔

Gazogene/Gasogene : (n) [Fr.'gazogene'.] گیسی آب زا ؛ سوڈا واٹر مشین ۔

Gazolyte : (n) [Fr.'gazolyte'.] لچکیلی گیس جیسے آکسیجن، ہائیڈروجن اور نائٹروجن ۔

Gazometer : دیکھو Gasometer

Gbo : (n) [native name in Africa.] جادو ؛ تعویذ ۔

Geal : (v) [OFr.'geter'.] جم جانا ۔

Geal : (n) جیلی ۔

Geal : (a) ارضی ؛ زمین سے متعلق ۔

Gean : (n) [OFr.'guine'.] جنگلی شاہ دانہ اور اس کا درخت ۔

Geanticlinal : (a)[Gr.'ge'+anticlinal.] کوہستانی ۔

Geanticlinal : (n) کوہستان ۔

Gear : (n) [On.'gervi'.] (۱) سازو سامان ؛ لباس ؛ پوشاک ۔ (۲) آلات ؛ اوزار؛ گھوڑوں وغیرہ کا ساز ؛ کل پرزے ۔ (۳) پہیوں ، کمانیوں وغیرہ کا سامان ۔ (٤) دندانے دار چکر یا پہیوں کا جوڑ ۔ (٥) وہ پرزے جو پہیوں کو موٹر سے ملاتے ہیں ۔ (٦) جہاز کی رسیاں وغیرہ ۔ (۷) اسباب، سامان ، برتن وغیرہ ۔ (۸) دیکھو Gearing ۔ (۹) گیرہ ؛ گیئرگراری ۔ (۱۰) سرگرمی ۔

In gear : گیئر میں، چالو ۔

Out of gear : بگڑا ہوا ۔

To get, put, throw in (into) gear : چالو کرنا ۔

To get, put, throw out of gear : بگاڑنا ۔

Gear : (v) (۱) ساز لگانا ۔ (۲) (مشین کو) چالو حالت میں لانا ۔ (۳) دندانے دار پہیے کا ٹھیک بیٹھنا ۔

To gear down : سست کرنا ۔

To gear level : ایک رفتار سے کرنا ۔

To gear up : تیز کرنا ۔

Gear box/-case : (n) گیئر بکس ؛ گیئر دان ؛ دندانے دار پہیے کا خول ۔

Gear-wheel : (n) بائیسکل کا دندانے دار پہیا ؛ گرہ پہیا ۔

Gearing : (n) (۱) گیرائی؛ نظام گیرائی ۔ (۲) گھوڑے کا ساز۔ (۳) مشین اور اس کے متعلقات ۔

Gearing chain : (n) گول زنجیر جو ایک گیرندہ سے دوسرے گیرندے تک حرکت منتقل کرتی ھے ۔

Gebur : (n) [OE.'gebur'.] اجارہ دار کاشتکار ۔

Gecarcinian : (n) [mod.L.'Gecarcinius'.] برّی کیکڑا ۔

Geck : (n) [of L. Du. origin.] بےوقوف، سادہ لوح ۔

Geck : (n) [Du. 'geck'.] حقارت آمیز اشارہ ۔

Geck : (v) (۱) مذاق اُڑانا ؛ دھوکا دینا ۔ (۲) (حقارت آمیز طورپر) سر ہلانا ۔

To geck at : مذاق اُڑانا ۔

Gecko : (n) [Malay.'gekoq'.] گھریلو چھپکلی ۔

Ged : (n) [ON. 'gedda'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Gedanken experiment : (n) عملی تجربہ جو خیالی ھو ۔

Gee : (n) گھوڑا ۔

Gee : (v) موزوں ھونا ؛ متفق ھونا ۔

Gee : (interj.] گھوڑے کو چلانے اور موڑنے کی آوازیں ۔

Gee-gee : (n) [redupl. of Gee, (interj.)] گھوڑا ۔

Gee-up : (interj.) Gee (interj.) دیکھو

Gee-up : (v) گھوڑے کو چلانے یا موڑنے کےلئے آوازیں دینا ۔

Geebung/Gibong/Jibbong : (n) [Native Austral.] ایک آسٹریلیائی درخت اور اس کا پھل ۔

Geese : (n) Goose کا جمع ۔

Geest : (n) [Du.'geest'.] زمین کی سطح پر پرانا سیلابی مادہ ؛ سنگریزہ ۔

Gehenna : (n) [L.'gehenna'.] (۱) جہنم ؛ دوزخ ۔ (۲) عذاب کی جگہ ؛ قید خانہ ۔

Geic : (a) [Gr.'ge+-ic.] وہ مادہ جولکڑی کونباتی پھپھوندی بنانے میں حاصل ھوتا ھے ۔

Gein/Geine : (n) [Gr.'ge'+-in.] بھورا رسوب جو پھپھوندی کو القلی کے ساتھ جوش دینے میں حاصل ھوتا ھے ۔

Geisha : (n) [Jap.'geisha'.] جاپانی رقاصہ ۔

Geist : (n) عقل ؛ ادراک ؛ دماغ ۔

Geistlich : (adv.&a) [G.] گہرے تاثر کے طور پر ۔

Geitonogamy : (n) [Gr.'giton+gamia'.] (نباتیات) باہم ازدواجی ۔

Gel : (n) [The first syllable of 'gelatin'.] جلاٹین ؛ (طبیعیات) حل ۔

Gelatification : (n) جلاٹین زائی ۔

Gelatigenous : (a) جلاٹین زا ۔

Gelatin/Gelatine : (n) [Fr.'gelatine'.] جلاٹین ؛ سریشم ؛ ہلام : ایک چیپ دار مادہ جو جانوروں کی ہڈی ، کھال وغیرہ سے نکلتا ھے ۔ (۲) ایک شعلہ گیر مادہ ۔ (۳) نباتی جلاٹین ۔

Gelatin paper : (n) جلاٹینی کاغذ (تصویر کشی کے لئے) ۔

Gelatin picture : (n) جلاٹینی تصویر ۔

Gelatin process : (n) جلاٹینی عمل ۔

Gelatin sugar : (n) صفرہ میں پایا جانے والا بلّوری مادہ ۔

Gelatinate : (v) جلاٹین بنانا ۔

Gelatination : (n) جلاٹین سازی ۔

Gelatine dryplate : (n) جلاٹین دار پلیٹ ۔

Gelatine dynamite : (n) جلاٹینی ڈائنامائیٹ ۔

Gelatine emulsion : (n) جلاٹینی شیرہ ۔

Gelatined : (a) جلاٹین لگا ہوا ۔

Gelatiniferous : (a) جلاٹین زا ۔

Gelatiniform : (a) جلاٹین سا ؛ جلاٹین شکل ۔

Galatinization : جلاٹین بنانا یابننا ۔

Gelatinize : (v) (۱) جلاٹین بننا یابنانا ۔ (۲) جلاٹین لگانا ۔

Gelatino- : (prefix) سابقہ بمعنی "جلاٹینی" "جلاٹین دار" ۔

Gelatinoid : (a) جلاٹینی ؛ جلاٹین دار ۔

Gelatinoid : (n) جلاٹین ۔

Gelatinous : (a) لیس دار ؛ چپچپا ؛ چیپ دار ؛ جلاٹین کا، جلاٹینی ؛ جلاٹین جیسا ۔

Gelatinous tissue : (n) جلیٹنی نسیج ۔

Gelation : (n) [L.'gelatio'.] انجماد؛ تبرید؛ ٹھنڈ سے جم جانا۔

Geld : (n) [med. L.'geldum'.] (تاریخ) ٹیکس جو انگریز زمیندار بادشاہ کو دیا کرتے تھے ۔

Geld : (a) [ON.'geldr.'.] بنجر ؛ آختہ ۔

Geld : (v) [ON.'gelda'.] خصی کرنا ؛ بدھیا کرنا ؛ خصیے نکال ڈالنا ؛ آختہ کرنا ۔

Geld : (v) ٹیکس لگانا ؛ ٹیکس دینا (انگریز زمین دار کا بادشاہ کو) ۔

Geldable : (a) جس پر ٹیکس لگایا جاسکے ۔

Gelder : (n) آختہ کرنےوالا ۔

Gelding : (n) خصی کیا ہوا گھوڑا یا کوئی اور جانور ؛ آختہ ۔

Gelding : (n) آختہ کرنا ۔

Gelid : (a) [L.'gelidus'.] برف سا ؛ نہایت ٹھنڈا ۔

Gelidly : (adv.) بہت ٹھنڈے طور پر ۔

Gelidness : (n) انتہائی ٹھنڈک ۔

Gelignite : (n) [Gelatin+L.ignis'+-ite.] دیکھو Gelatin dynamite

Gelose : (n) ایک بے کل جلاٹینی مادہ جو جاپانی کائی اور سمندری گھاس سے حاصل ہوتا ھے ۔

Gelsemic acid : (n) ایک بلوری مادہ جو یاسمین زرد کی جڑ سے حاصل ہوتا ھے ۔

Gelsemine/Gelseminine : (n) ایک بیرنگ، بے بو القلی جو یاسمین زرد کی جڑ سے حاصل ہوتی ھے ۔

Gelsemium/Gelseminum : (n) [It.'gelsomino'.] یاسمین زرد ؛ یاسمین زرد کی جڑ ۔

Gelt : (n) [G.'geld'.] زر ؛ سونا ۔

Gelt : (a) آختہ ؛ خصی کیا ہوا ۔

Gelt : (n) سورنی ۔

Gem : (n) [OFr.'gemme'.] (۱) جواہر ؛ گوہر ؛ قیمتی پتھر ۔ (۲) بہت ہی خوبصورت شے ؛ نہایت قیمتی شے ۔ (۳) کسی شے کا بہترین حصہ ۔ (٤) کندہ کیا ہوا گوہر ؛ منقش نگینہ ۔ (٥) (حیوانیات) چشمہ ۔ (٦) ایک قسم کا ناشپ ۔ (۷) کلچہ ۔

Gem : (v) (۱) جواہرات جڑ دینا ۔ (۲) (مجازاً) ہیرے سے جڑ دینا ۔ (۳) جواہرات کے لئے کھدائی کرنا ۔

Gemara : (n) [Aram.'gamara'.] یہودیوں کی مقدس کتاب طلمود کا آخری حصہ ۔

Gemaric : (a) طلمود کے آخری حصے سے متعلق ۔

Gematira : (n) [Aram.'gimatreya'.] عبرانی کی مقدس کتابوں کی تشریح کا ایک خفیہ طریقہ ۔

Gemel : (n) [OFr.'gemel'.] (۱) (نقابت) دو افقی لکیریں ۔ (۲) دوہرا حلقہ ۔ (۳) قبضہ ۔ (٤) دوہری بوتل ۔

Gemel hinge : (n) ہُك اور حلقہ دار قبضہ ۔

Geminate : (a) [L.'geminatus'.] توام ؛ جفت ۔

Geminate : (n) دوہرا حرف صحیح ۔

Geminate : (v) دگنا کرنا ؛ دو ہرا کرنا ؛ جوڑوں میں ترتیب دینا ؛ جوڑے بنانا ۔

Geminated : (a) (لسانیات) مشدد ۔

Geminately : (adv.) جفت طور پر ۔

Gemination : (n) (۱) جفت سازی ؛ توام سازی ؛ تکرار ۔ (۲) دو دانتوں کاجڑجانا ۔ (۳) حرف صحیح کی آوازکی تکرار؛حرف کی تکرار۔ (٤) (لسانیات) تشدید ۔

Gemini : (n) [L.'gemini'.] (۱) جوڑا؛ دو پیکر ۔ (۲) ہلکی قسم ؛ (بطور فجائیہ) ارے ۔ (۳) دو گرفتہ لونیہ ۔

Geminids : (n) جوزائیہ ۔

Geminiflorous : (a) توام پھولوں والا ۔

Gemma : (n) [L] (۱) (نباتیات)غنچہ؛ شگوفہ؛ کلی ؛ کونپل ۔ (۲) (حیوانیات) چشمہ ۔

Gemmaceous : (a) شگوفہ سا؛ غنچہ سے متعلق ۔

Gemman : (n) (۱) شریف آدمی ؛ بھلا مانس ۔ (۲) صاحب ۔ (۳) (قانون) وہ شخص جس کا کوئی پیشہ نہ ہو ۔

Gemmary : (n) علم جواہرات ۔

Gemmate : (a) [L.'gemmatus'.] غنچہ دار ؛ شگوفہ دار ؛ کلیوں والا ؛ کلیوں سے پیدا شدہ ۔

Gemmate : (v) کونپل پھوٹنا ؛ کلیاں نکلنا ؛ کلی سے پیدا ہونا ۔

Gemmation : (n) [Fr.'gemmation'.] (نباتیات) کلیوں کی ترتیب ؛ نظام شگوفی ؛ کونپل پھوٹنا ؛ کلیاں نکلنا ؛ (حیوانیات) چشمہ زائی ؛ (لسانیات) شگوفہ کاری ۔

Gemmeous : (a) [L.'gemmeus'.] جواہر سا ۔

Gemmeous : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Gemmiferous : (a) (۱) جواہر خیز ۔ (۲) شگوفہ خیز ؛ چشمہ خیز ؛ کلیوں والی ؛ پرشگوفہ ۔

Gemmily : (adv.) چمکتے ہوئے ۔

Gemminess : (n) چمک دمک ۔

Gemmiparity : (n) تولید شگوفی ۔

Gemmiparous : (a) شگوفہ زائیدہ ؛ کونپلی پیدائش ۔

Gemmiparously : (adv.) کونپلی پیدائش کےطور پر ۔

Gemmule : (n) [Fr.'gemmule'.] (۱) (نباتیات)غنچك ؛ بےپھول پودوں کابیضہ ۔ (۲) (حیوانیات) تولیدی دانہ ؛ راس (جنین) گیمول ۔

Gemmuliferous : (a) غنچك دار ؛ راس دار ۔

Gemmy : (n) جواہر جیسا ؛ جواہر نما ؛ جواہر سے جڑا ہوا یا آراستہ ؛ جواہر خیز ۔

Gemot (e): (n) [OE.'gemot'.] اجتماع ؛ خصوصاً انصاف اور قانون سازی کےلئے ۔

Gemsbok : (n) [Du.'gemsbok'.] غزالِ افریقہ ۔

Gemshorn : (n) [G.'gemshorn'.] آرگن باجے کا ایک پردا ۔

-gen : (Suffix) لاحقہ بمعنی (کسی چیز سے) پیدا شدہ ۔

Gena : (n) [L.] خد؛ رخسار ؛ گال ؛ (حیوانیات) رخسارہ ۔

Genal angle : (n) رخساری زاویہ ۔

Genal spine : (n) (حیوانیات) رخساری شوکہ ۔

Genappe : (n) [f.'Genappe' in Belgium.] چکنا اونی دھاگا ۔

Gendarme : (n) [Fr.'genbarme'.] (۱) مسلح سوار (فرانس کی فوج کا) ۔ (۲) پیادہ یا سوار جو خصوصاً فرانس میں پولیس کے فرائض بجا لاتا ھے ۔ (۳) (مجازاً) کھڑی چٹان جس سے راستہ رکتا ہو ۔ (٤) ہیرے یا دوسرے قیمتی جواہرات کا نقص ۔ (٥) (عامیانہ) پولیس ۔

Gendarmery/-erie : (n) فرانسیسی فوجی پولیس کا دستہ ۔

Gender : (n) [OFr.'gendre'.] جنس ؛ تذکیر وتانیث ۔

Animate gender : (لسانیات) جاندار جنس ۔

Inanimate gender : (لسانیات) بے جان جنس ۔

Gender : (v) پیدا کرنا ۔

Gender noun : (n) (لسانیات) جنسی اسم ۔

Genderless : (a) بے جنس ۔

Genderless language : (n) (لسانیات) بے جنس زبان ۔

Genderless noun : (n) (لسانیات) بے جنس اسم ۔

Gene/Gen : (n) [Gr.'gen-'.] مورثہ ؛ کونیہ ؛ جین ۔

Genealogic/-al : (a) [Fr.'genealogique'.] نسبی ؛ نسبت سے متعلق ؛ شجریاتی ۔

Genealogical classification : (n) نسبی تقسیم یا درجہ بندی ۔

Genealogical method : (n) شجریاتی طریق ۔

Genealogical relationship : (n) شجریاتی رشتہ ۔

Genealogical table : (n) شجرہ ؛ نسبی جدول ۔

Genealogical tree : (n) شجرۂ نسب ۔

Genealogically : (adv.) نسلاً ؛ شجرۂ نسب کی رو سے ۔

Genealogist : (n) شجرہ نویس ؛ ماہر الانساب ؛ (حیوانیات) ماہر نسبیات ۔

Genealogize : (v) نسب نامہ بنانا ؛ شجرۂ نسب بنانا ؛ سلسلۂ نسب کا پتا چلانا ۔

Genealogy : (n) [OFr.'genealogie'.] (۱) سلسلۂ نسب؛ شجرہ؛ نسب نامہ ۔ (۲) تحقیق انساب ؛ نسبیات ۔ (۳) نسب ؛ حسب نسب ؛ اصل ۔ (٤) جانور یا پودے کا سلسلہ (نشو و نما) ؛ (حیوانیات) نسبیات ۔ (۵) (سماجیات) شجریات ۔

Genecology : (n) ماحولیات کی ایک شاخ ۔

Gener : (n) [L.] (قانون) داماد ۔

Genera : (n) اجناس ۔

Generable : (a) [L.'generabilis'.] تولید پذیر ؛ قابل تولید ؛ پیدائش پذیر ۔

General : (a) [OFr.'general'.] (۱) عام ۔ (۲) کلی ۔ (۳) مروجہ ؛ عمومی؛ معمولی ۔ (٤) ہر چیزکا ۔ (۵) مجموعی (٦) غیر مقررہ ؛ غیر معین ۔ (۷) (فوج) اعلیٰ ۔

In general : عموماً ؛ عام طور سے ؛ اکثر ؛ بیشتر ۔

In the general : عام طور سے ۔

General : (n) (۱) جرنیل ؛ فوج کا صدر اعلیٰ (عہدے دار) ۔ (۲) (جمع ، شاذ) کلیات ؛ عام اصول ۔ (۳) سپہ سالار؛ ماہر فن جنگ ۔ (٤) (کلیسا) مذہبی سلسلے کا سردار ۔ (۵) فوجوں کو جمع کرنے کے لئے پہلی صدائے دُہل ۔ (٦) ہمہ کار خادمہ ۔ (۷) (مجازاً) ماہر حربیات ؛ ماہرمصافیات ؛ جوڑ توڑ کرنے والا ؛ شاطر ۔ (۸) Salvation Army کا سر دار ۔

General acceptance : (n) (تجارت )عام مقبولیت ۔

General agent : (n) (تجارت) عام مختار ۔

General application : (n) (انتظامیہ) نفاذ عام ۔

General average : (تجارت) عام اوسط نقصان ؛ عام اوسط ۔

General circular : (n) (انتظامیہ) عام گشتی مراسلہ ۔

General cargo : (n) عام مال ؛ متفرق مال ۔

General costs : (n) عام اخراجات ۔

General formula : (n) (کیمیا) عام فارمولا ۔

General issue : (n) عرضی دعوے کی تردید ۔

General ledger : (n) (تجارت) عام کھاتہ بہی ۔

General orders : (n) سپہ سالار کے احکام ۔

General phonetics : (n) (لسانیات) عام صوتیات ۔

General post : (n) (۱) دن کی پہلی ڈاک ۔ (۲) ایک قسم کا کھیل۔

General practice : (n) (انتظامیہ) عام دستور ؛ عام رواج ۔

General practioner : (n) عام ڈاکٹر جو ہر مرض کا علاج کرتا ہو ۔

General servant : (n) ماما ؛ خدمت گار ؛ ہمہ کار خادمہ ۔

General ship : (n) ایسا جہاز جس پر نا آشنا لوگ مال لادتےہیں ۔

General welfare : (n) (تاریخ) فلاح عام ۔

General will : (n) (تاریخ) ارادہ عام ۔

Generale : (n) فوجوں کو جمع کرنے کےلئے پہلی صدائے دُہل ۔

Generalia : (n) [L.'generalis'.] عام اصول ؛ کےلئے ۔

Generalised : (a) (کیمیا) عمومی ۔

Generalised coordinates : (n) (کیمیا) عمومی قدریں ۔

Generalism : (n) عام بیان ۔

Generalissima : (n) متحدہ بری اور بحری افواج کا سپہ سالار ۔

Generalissimo : (n) [It.] متحدہ برّی اور بحری افواج کا سپہ سالار ، متحدہ لشکروں کا قائد ۔

Generality : (n) [Fr.'generalite'.] (۱) عمومیت ؛ کلیت ۔ (۲) عدم تعین ؛ غیر متعین یا عام بات ۔ (۳) عام اصول ؛ قاعدہ ؛ قانون وغیرہ ؛ بہت لوگ ؛ اکثر اشخاص ؛ جمہور ۔ (٤) فرانسیسی بادشاہت کا مالی اور انتظامی علاقہ ۔

Generalizable : (a) تعمیم پذیر ۔

Generalization : (n) [Fr.'generalization'.] استعمام ؛ تعمیم ؛ وہ کلیہ جو بہت کم مثالوں کی بنا پر قائم کیا گیا ہو ۔

Approximate generalization : غیر قطعی تعمیم ۔

Emperial generalization : (فلسفہ) تجربی تعمیم ۔

Established generalization : (فلسفہ) مسلمہ تعمیم ۔

Hasty generalization : (فلسفہ) عاجلانہ تعمیم ۔

Illicit generalization : (فلسفہ) ناروا تعمیم ۔

Invariable generalization : (فلسفہ) غیرمتغیر تعمیم ۔

Probable generalization : (فلسفہ) اغلب تعمیم ۔

Generalize : (v) (۱) تعمیم کرنا ؛ خاص کو عام کرنا ؛ جزئی کو کلی کے نام سے پکارنا ۔ (۲) استقراء کے ذریعہ سےنتیجہ اخذ کرنا ۔ (۳) چند واقعات کی بناء پر کلیہ قائم کرنا ؛ (ریاضیات ، فلسفہ) کلیے کی صورت میں لانا ؛ تجرید کے ذریعہ سے عام تصورقائم کرنا ؛ (مصوری) صرف امتیازی خصوصیات کو ظاہر کرنا ۔ (٤) مبہم گفتگو کرنا؛ غیر معین بات کہنا ۔ (٥) عام کرنا؛ روز مرہ کےاستعمال میں لانا ۔

Generalized : (a) (مرضیات) تعمیمی ۔

Generalizer : (n) کلیہ بنانے والا ۔

Generally : (adv.) (۱) اکثر ؛ اکثر اوقات؛ بیشتر؛ زیادہ تر ۔ (۲) اجمالی طورپر؛ سرسری طورپر ۔ (۳)عموماً؛ عام طور سے ۔

Generally speaking : اکثر ؛ عموماً ؛ بیشتر ۔

Generalship : (n) (۱) قیادت؛ سپہ سالاری ۔ (۲) فوجی حکمت؛ فن جنگ کی مہارت ۔ (۳) تدبر ؛ تدبیر ؛ حکمت عملی ۔

Generant : (n)[L.'generant'.] (۱) تولیدکنندہ ۔ (۲) (ریاضیات) مبدا ؛ زایا ۔

Generate : (a) پیدا کیا ہوا ؛ تولید شدہ ۔

Generate : (v) [L.'generat-'.] (۱) پیدا کرنا ؛ عام وجود میں لانا ؛ تخلیق کرنا ۔ (۲) بنانا (خط ، ہندسی شکل وغیرہ) ۔

Generating : (a) تکوینی ؛ مولد ۔

Generating plant : (n) برق زا انجن ۔

Generating station : (n) بجلی گھر ۔

Generation : (n) [OFr.'generation'.] (۱) تولید ؛ پیدائش ؛ توالد وتناسل ۔ (۲) نشوونما ؛ تخلیق ؛ ساخت ۔ (۳) پشت ؛ پیڑھی ۔ (٤) قرن ۔ (٥) ایک قرن کےلوگ ؛ پود ؛ نسل ۔ (٦) (ریاضیات) تکوین ۔ (۷) (دینیات) خدا کے بیٹے کی پیدائش ۔

Equivocal generation : مبہم تولید ۔

Spontaneous generation : خود تولید ۔

Generationism : (n) تولیدیت ؛ یہ عقیدہ کہ جسم کے علاوہ روح بھی والدین سےملتی ہے ۔

Generative : (a) OFr.'generatif'.] (۱) توالدی ؛ تولیدی ؛ تولید و تناسل سے متعلق ۔ (۲) مولد؛ پیدا کرنےوالا ۔

Generative grammar : (n) (لسانیات) تخلیقی قواعد۔

Generator : (n) [L.'generator'.] (۱) پیدا کرنے والا ؛ مولد۔ (۲) برق زا ؛ گیس ؛ بجلی وغیرہ پیدا کرنے کی مشین۔ (۳) بنیادی سر۔

Generatrix : (n) [L.] (۱) (ریاضیات) مبدا ؛ زایا۔ (۲) گیس، بجلی وغیرہ پیدا کرنے کا آلہ۔

Generic/-al : (a) [Fr.'generique'.] (۱) جنسی ؛ کسی جنس سے مخصوص ؛ نسلی ؛ متعلق جنس۔ (۲) عام ؛ کلی۔

Generic category : (n) (لسانیات) عام زمرہ۔

Generic concept : (n) (لسانیات) عام تصور۔

Generic name : (n) (لسانیات) عمومی نام۔

Generic term : (n) (لسانیات) عمومی اصطلاح۔

Generically : (adv.) از روئے جنس۔

Generification : (n) تعمیم۔

Generosity: (n) [Fr.'generosite'or L.'generositas'.] (۱) سخاوت ؛ فیاضی؛ فراخ دلی ؛ کریم النفسی ؛ جود و کرم ؛ بےتعصبی۔ (۲) کثرت ؛ وسعت۔

Generous : (n)[OFr.'genereux'.] (۱) سخی ؛ فیاض ؛ عالی ؛ عالی منش ؛ شریف النفس ؛ کریم ؛ کشادہ دل ؛ بےتعصب ؛ پرفیض ؛ فیض بخش۔ (۲) زرخیز (زمین)۔ (۳) کثیر ؛ معقول ؛ وافی؛ خاطر خواہ۔ (٤) تیز ؛ طاقت بخش ؛ تند (شراب)۔

Generous plural : (n) (لسانیات) جمع الجمع۔

Gnenerously : (adv.) فیاضی سے، فراخ دلی سے؛ بےتعصبی سے۔

Generousness : (n) فیاضی؛ فراخدلی ؛ سخاوت؛ بے تعصبی۔

Genesial : (a) [f.Genesi-s+-al.] نسلی ؛ تولیدی۔

Genesiology : (n) علم تولید و تناسل۔

Genesis : (n) [L.'genesis'.] (۱) توریت کا پہلا باب ؛ کتاب پیدائش ؛ کتاب تخلیق۔ (۲) اصل ؛ ابتدا؛ تخلیق ؛ تولید ؛ پیدائش ؛ تکوین ، نشاۃ۔

-genesis : (Suffix) لاحقہ بمعنی "پیدائش کا طریقہ"۔

Genet : (n) [OFr.'genete'.] (۱) مشک بلاؤ کی ایک قسم۔ (۲) مشک بلاؤ کی کھال ؛ مصنوعی کھال (مشک بلاؤ کی سی)۔

Genethliacal : (a) ['genethliakos'.] زائچی۔

Genethliacally : (adv.) زائچہ بینی سے۔

Genethliacon : (n) [Gr.'genethlicaon'.] قصیدہ سالگرہ۔

Genethlialogy/Genethliology : (n) [Gr.'genethliologia'.] طالع بینی۔

Genetic : (a) علم توالد و تناسل سے متعلق ؛ تولیدی ؛ نشائی ؛ خلقی۔

Genetic affinity : (n) خلقی مماثلت۔

-genetic : (Suffix.) لاحقہ بمعنی "خلقی توالدی"۔

Genetic barrier : (n.) (حیوانیات) نسلی سد۔

Genetic classification : (n) (لسانیات) تولیدی درجہ بندی ؛ (حیوانیات) نسلی درجہ بندی۔

Genetic connection : (n) خلقی رشتہ۔

Genetic defination : (n) خلقی تشریح۔

Genetic drift : (n) نسلی انحراف ؛ نسل گریزی۔

Genetic industry : (n) تولیدی صنعت۔

Genetic method : (n) نشائی طریقہ۔

Genetic relation (ship) : (n) خلقی رشتہ ؛ (لسانیات) تولیدی نسبت۔

Genetic theory : (n) (فلسفہ) نشائی نظریہ۔

Genetic theory of race : (n) نسل کا توارُثی نظریہ۔

Genetical : (a) خلقی ؛ نشائی۔

Genetically : (adv.) توالد و تناسل کی رو سے۔

Geneticism : (n) یہ نظریہ کی کسی فرد کےادراک رویہ اور کردار اس کے توارث پر مبنی ہیں۔

Geneticist : (n) ماہرنسلیات ؛ ماہر علم توالد۔

Genetics : (n) علم توالد وتناسل ؛ نسلیات ؛ علم تکوین ؛ علم توارُث ۔

Geneva : (n) [Du.'genever'.] ایک قسم کی ولندیزی شراب ۔

Geneva : (n) جنیوا ؛ سوئزر لینڈ کا ایک شہر ۔

Geneva : (a) جنیوا کا یا اس سے متعلق ۔

Geneva bands : (n) ایک قسم کی پٹیاں جو پادری کالر کی جگہ لگاتے ہیں ۔

Geneva bible : (n) بائبل کا انگریزی ترجمہ جو جنیوا میں ۱۵٦۰ء میں شائع ہوا تھا ۔

Geneva convention : (n) وہ معاہدہ جو ۱۸٦٤ میں جنیوا میں ہوا تھا اور جس کی رو سے شفاخانوں کی غیر جانبداری تسلیم کی گئی اوریہ بھی طے کیا گیا کہ جنگی قیدیوں ، زخمیوں اور مرنے والوں کے ساتھ بہیمانہ سلوک نہیں کیا جائےگا ۔

Geneva cross : (n) صلیب احمر ؛ فوجی اسپتال وغیرہ کا نشان ۔

Geneva gown : (n) ایک قسم کا سیاہ جبّہ ۔

Genevan : (a) جنیوا کا ؛ جنیوا کا رہنے والا ؛ کالوینی ۔

Genevan : (n) جنیوا کا باشندہ ۔

Genevese : (n) جنیوا کا باشندہ ۔

Genevese : (a) جنیوا کا ؛ جینوا سے متعلق ۔

Genial : (a) [L.'genialis'.] (۱) شادی سے متعلق ؛ تولیدی ۔ (۲) نشو ونما کے لئے مفید ؛ خوشگوار ؛ صحت بخش (آب و ہوا) ۔ (۳) فرحت بخش ؛ فرحت افزا؛ مسرت بخش؛ دل کشا۔ (٤)خوش مزاج؛ ملنسار؛ یارباش ؛ نیک دل ؛ خوش طبع ؛ زندہ دل ۔(۵) خدا داد قابلیت رکھنے والا ۔

Genial : (a) [Gr.'genion'.] زنخی ؛ ذقنی ؛ٹھوڑی سےمتعلق ۔

Genial bed : (a) تخت عروسی ۔

Geniality : (n) زندہ دلی ؛ خوش مزاجی ۔

Genialize : (v) زندہ دل ہونا یا بنانا ؛ خوش مزاج ہونا یا بنانا ۔

Genially : (adv.) زندہ دلی سے ؛ فرحت بخش طور پر ۔

Genialness : (n) دیکھو Geniality

Genian : (a) [Genial+-an.] ذقنی ؛ زنخی ؛ ٹھوڑی کا ۔

Geniculate : (a) [L.'geniculatus'.] (نباتیات وحیوانیات) زانو خمہ ؛ جوڑ دار ؛ گرہ دار ۔

Geniculate : (v) خم ہونا ؛ جوڑ دار ہونا ۔

Geniculation : (n) زانو خم ؛ جوڑ ۔

Genie : (n) [Fr.'genie'.] (۱) جن ۔(۲) فطری رجحان ۔

Genii : (n) Genios کا صیغہ جمع ۔

Genio- : [Gr.'genion'.] سابقہ بمعنی "ٹھوڑی کا ؛ زنخنی" "ذقنی" ۔

Genio-glossal : (a) زبان کی جڑ کی ہڈی ؛ ذقن اور زبان سے متعلق ۔

Genio-hyoglossal : (a) دیکھو Genio-glossal

Genio-hyoid : (a) ذقن اور زبان کی جڑ کی ہڈی سےمتعلق ۔

Genio-mental : (n) نچلے جبڑے اور ذقن سے متعلق ۔

Genip/Genip tree : (n) ایک قسم کا درخت جو ویسٹ انڈیز میں پایا جاتا ہے ۔

Genipap : (n) [a native name.] ایک پھلدار درخت جو عموماً ویسٹ انڈیز میں پایا جاتا ہے ۔

Genista : (n) [L.] ایک قسم کی زرد پھولوں والی جھاڑی ۔

Genital : (a) [OFr.'genital'.] تناسلی ؛ توالد و تناسل سے متعلق ۔

Genital : (n) آلہ یا آلات تناسل ؛ اعضائے تناسل ۔

Genital antenna : (n) (حیوانیات) تناسلی روزن ۔

Genitalia : (n) [L.] اعضائے تناسُل ۔

Genitival (a) اضافی ؛ حالت اضافی سے متعلق ۔

Genitive : (a) [OFr.'genitif'or L.'genitivus'.] اضافی ۔

Genitive : (n) مضاف الیہ ؛ حالت اضافی ۔

Cumulative genitive/Double- : دوہری اضافت ۔

Genitive case : (n) حالت اضافی ۔

Genito- : [L'genitalis'.] جزو ترکیبی بمعنی "تناسلی" ۔

Genius : (n) [L.] (۱) کسی شخص یا مقام کی محافظ روح ؛ جن ؛ ہمزاد ۔ (۲) قوم یا زمانہ کے خیالات آرا ، ذوق وغیرہ ؛ روح عصر ۔ (۳) زبان ، قانون وغیرہ کی حقیقت و ماہیت یا روح ۔ (٤) فطری قابلیت ؛ اختراعی قابلیت ؛ غیرمعمولی ذہانت؛ طباع ؛ فطین ؛ نابغہ ؛ فطانت ۔ (٥) غیر معمولی ذہین ؛ تخلیقی یا اختراعی قوت رکھنے والا شخص ؛ (فلسفہ) فطین ۔(٦) تجسم ۔(٧) (انتظامیہ) غیر معمولی ۔

Good and evil genius : نیک و بد ہمزاد ؛ وہ شخص جو کسی پرحاوی ہو اوراس سے نیک و بد کا م کرائے ۔

Genius loci : (n) [L.] کسی مقام کی محافظ روح ۔

Genoa : (n) [It.'Genova'.] اطالیہ کا ایک شہر ؛ جنیوا ۔

Genoa cake : (n) بھاری کیک جس پر بادام لگے ہوتے ہیں ۔

Genoa treacle : (n) ایک قسم کا شیرہ ۔

Genoblast : (n) [Gr.'genos'+-Blast.] دو جنسی مرکزہ ۔

Genoblastic : (a) دو جنسی مرکزہ سےمتعلق ۔

Genocide : (n) [Gr.'genos'+-Cide.] نسل کشی ۔

Genoese/Genovese : (a&n) Genoa کا یا اس سے متعلق ؛ Genoa کا باشندہ ۔

The Genoeses : Genoa کے لوگ ۔

Genotype : (n) نسلی نوع ؛ جنینی نوع ۔

Genouillere : (n) [Fr.] (۱) زانو کی لچکدار زرہ ۔ (۲) (قلعہ بندی) دمدمے کے اندرونی ڈھلان کا وہ حصہ جو کنگرے کے نیچے ہوتا ہے ۔

Genre : (n) [Fr.] (۱) قسم ؛ طرز ؛ انداز ۔(۲) مصوری کا وہ طرز جس میں عام زندگی کے مناظر اور موضوعات پیش کئے جاتے ہیں ۔

Gens : (n) [L.'gens'.] قبیلہ ؛ گوت ؛ برادری ؛ خاندان ؛ (تاریخ) خانوادہ ؛ گھرانہ ۔

Gens d' armerie : دیکھو Gendarmery

Gens d' armer : دیکھو Gendarmes

Gent : (n) شریف آدمی ؛ شریف زادہ ۔

Genteel : (a)[Fr.'gentil'.] (عموماً طنزیہ یا عامیانہ)رئیسانہ؛ امیرانہ ؛ امراء کا نستعلیق؛ ٹھاٹھ کا؛ سجیلا ؛ خوش پوشاک ۔

Genteelish : (a) قدرے رئیسانہ ؛ قدرے خوش پوشاک ۔

Genteelly : (adv.) رئیسانہ ؛ امیرانہ ؛ ٹھاٹھ سے ۔

Genteelness : (n) امیری ؛ خوش پوشاکی ؛ ٹھاٹھ ۔

Gentian : (n) [L.'gentiana'.] جنتیانا ؛ کوشاد ؛ ایک قسم کا نیلے رنگ کا پودا ۔

Gentian bitter : (n) ایک مقوی دوا جو جنتیانا کی جڑ سے نکالی جاتی ہے ۔

Gentian wort : (n) کوشادیہ ۔

Gentianaceous : (a) کوشادیہ سے متعلق ۔

Gentianal : (a) جنتیانا یا کوشاد سے متعلق ۔

Gentianella : (n) [mod. L.] کوشاد صغیر ۔

Gentianic : (a) کوشاد کا یا کوشاد سے نکالا ہوا ۔

Gentianin : (n) کوشادی ترشہ ۔

Gentile : (a) [L.'gentilis'.] (۱) غیر یہودی ؛ جو یہودی نسل کانہ ہو ۔(۲) قوم یا فرقے کا؛ قومی ۔(۳) لامذہب ۔

Gentile : (n) (۱) گوتی ؛ فرد قبیلہ ۔(۲) وہ کلمہ جس سے کسی چیز کی مقامیت یا قومیت ظاہر ہو ۔ (۳) غیر یہودی شخص ۔

Gentilesse : (n) [OFr.'gentilesse'.] شائستگی؛ خوش اطواری ۔

Gentilic : (a) [late L.'gentilicus'.] قبیلے کا ؛ قومی ۔

Gentilism : (n) [OFr.'gentilisme'.] لامذہبیت ؛ غیر یہودی ہونا؛ لایہودیت ۔

Give me : مجھے تو ـــــ پسند ھے ـ

God, Christ give : اے خدا عطا کر ـ

To give a broadside, a volley , a shot : گولے برسانا ـ

To give a good account of : اچھا کرنا ـ

To give a person to believe : یقین دلانا ـ

To giev a piece of one's mind : صاف صاف کہنا ؛ پُر زور طریقے سے اظہار اختلاف کرنا ـ

To give a Roland for an Oliver : جیسے کوتیسا دینا ـ

To give fire : ایندھن دینا ؛ بھڑک اٹھنا ـ

To give it to custody : حراست میں دینا ـ

To give (one) as good as he brings : ترکی بہ ترکی جواب دینا ؛ گھونسے کا جواب گھونسے سے دینا ـ

To give one his due : کسی میں جو اچھی باتیں ھوں انہیں ماننا ؛ انصاف کرنا ـ

To give rise to : باعث ھونا سبب ھونا ـ

To give the case : ساتھ دینا یا مخالفت کرنا ـ

To give the point : (اشمشیر زنی) حملہ کرنا ـ

To give the (time of) day (to) : سلام کرنا ؛ صبح بخیر وشام بخیر وغیرہ کہنا ـ

To give the world one's ears : (کسی چیز کے لئے) بڑی سے بڑی قربانی کرنا/ دینا ـ

To give to eat, drink : کھلانا پلانا ـ

To give to reflect : دعوت فکر دینا ـ

To give to the world/-to the public : اشاعت کرنا ؛ مشتہر کرنا ؛ شائع کرنا ـ

Give about : (v) پھیلا نا (افواہ) ـ

Give again : (v) (۱) واپس دینا ـ (۲) نرم ھونا ؛ ملائم ھونا ـ

Give- and-take : (n) (۱) دونوں طرف سے رعایت ؛ سمجھوتہ؛ مصالحت ـ (۲) گفت وشنید ـ (۳) گھُڑ دوڑ میں گھوڑوں پر کم یازیادہ بوجھ رکھنا ـ (٤) موافق اور ناموافق حالات کا باری باری ھونا ـ

Give- and-take : (a) (۱) (گھُڑ دوڑ میں) کم وبیش بوجھ لے جانے والا ـ (۲) مصالحتی ـ

Give away : (v) (۱) دے ڈالنا ؛ ہبہ کرنا ـ (۲) دلہن کو دولہا کے ساتھ رخصت کرنا ـ (۳) راز فاش کرنا ـ (٤) (تضحیك وغیرہ کا) مورد بنانا ـ (٥) تقسیم کرنا (انعام) ـ

Give back : (v) (۱) واپس کرنا؛ لوٹا دینا ـ (۲) انعکاس کرنا ـ

Give battle : (v) جم کر لڑنا ـ

Give birth : (v) جننا ـ

Give birth to : (v) (۱) جننا ؛ پیدا کرنا ـ (۲) (مجازاً) پیدا کرنا ؛ تخلیق کرنا ـ

Give down : (v) (گائے کا) دودھ دینا ـ

Give ear to : (v) شنوائی کرنا ؛ غور سے سننا ـ

Give forth : (v) (۱) پھیلانا ـ (۲) چھوڑنا ؛ نکالنا ـ

Give ground : (v) پیچھے ہٹنا ؛ پسپا ھونا ـ

Give in : (v) دب جانا ؛ اطاعت قبول کرلینا ؛ مان لینا ؛ باضابطہ داخل کرنا(درخواست) ؛ بطورضمیمے کے شامل کرنا ـ

To give in one's adhesion to : باضابطہ منظورکرنا ـ

Give it : (v) مارنا ؛ کندی کرنا ؛ مرمت کرنا ـ

Do give it hot : سرزنش کرنا ـ

Give off : (v) نکالنا ؛ خارج کرنا (دعویٰ وغیرہ) ـ

Give out : (v) (۱) اعلان کرنا ـ (۲) نکالنا؛ خارج کرنا ـ (۳) تقسیم کرنا ـ (٤) تھك کر نہ جانا ـ (٥) کم پڑنا ـ (٦) ٹوٹ جانا (عضو، مشین وغیرہ کا) ـ

Give over : (v) دست بردار ھو جانا ؛ ترک کرنا (عادت) ؛ باز رہنا ؛ حوالہ کرنا ؛ نا امید ھو جانا ـ

To give over for (dead, lost) : مردہ یا گم سمجھنا ـ

Give place : (v) کسی کے لئےجگہ خالی کرنا ؛ ایک شخص کی جگہ یا اس کے بعد دوسرے کا آنا ۔

Give up : (v) (۱) چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہو جانا ؛ مستعفی ہو جانا ۔ (۲) حوالہ کرنا ؛ دے دینا ۔ (۳) مغلوب ہوجانا ؛ بیتاب ہو جانا (جذبات سے) ۔ (٤) قطع تعلق کرلینا ۔ (٥) کوشش سے باز آجانا ۔ (٦) عادت ہونا ؛ لت ہونا ۔ (۷) ظاہر کر دینا (شرکائے جرم کے نام وغیرہ) ۔ (۸) لاعلاج یا لاحل سمجھ کر چھوڑ دینا ؛ مایوس ہو جانا ۔

To give up for lost : ملنے کی امید نہ رکھنا ۔

To give up the ghost : مرجانا ۔

Give way : (v) (۱) پسپا ہونا۔ (۲) اپنی جگہ دوسرے کو دینے پر مجبور ہو جانا ۔ (۳) ٹوٹ جانا؛ کام کا نہ رہنا (چیزوں کا) ۔ (٤) رعایت کرنا ۔ (٥) مغلوب ہونا (جذبات سے) ۔ (٦) صبر یا قوت برداشت کھو دینا ۔ (۷) (حصص وغیرہ کا) نرخ کم کرنا ۔ (۸) (بحری) تیزی سے کھینے کا حکم۔

Given : (a) (۱) عطیتاً ۔ (۲) مائل ؛ عادی ۔ (۳) مقررہ ۔ (٤) تعمیل ؛ تکمیل ۔

Given name : (n) نام جو بپتسما کے وقت دیا جاتا ہے ۔

Giver : (n) دینے والا ؛ عطیہ دہندہ ۔

Givey/Givy : (a) دینے پر مائل ۔

Giving : (n) دینا ؛ بخشنا ؛ عطا کرنا ۔

Gizmo/Gismo : (n) [Origin unkn.] نا معلوم الاسم ۔

Gizz : (n) [by shortening and alter. of 'jasey'.] مصنوعی بال ۔

Gizzard : (n) [ME.'giser'.] (۱) (عضویات) سنگ دان ؛ پوٹا ؛ قانصہ ؛ سنگ دانہ ۔ (۲) (مزاحاً) شخص ۔ (۳) (مزاحاً) جگر ۔

To fret one's gizzard : متردد ہونا ؛ پریشان ہونا یا کرنا ۔

To stick in one's gizzard : ناگوار ہونا ۔

Glabella/Glabellum : (n) [mod.L.] (تشریح) مقطب ؛بین ابرو ۔

Glabellar : (a) مقطب سے متعلق ۔

Glabello- : جزو ترکیبی بمعنی "مقطب"؛ مقطب سے متعلق ۔

Glabrate : (a) [L.'glabrus'.] (نباتیات و حیوانیات) چکنا ؛ بےمو ۔

Glabreity : (n) [Fr.'glabreite'.] چکنا پن ؛ بےموئی ۔

Glabrescent : (a) [L.'glaber'+escent.] (نباتیات وحیوانیات) رواں ریز ؛ موریز ۔

Glabrous : (a) بےرواں ؛ چکنا ؛ بےمو ؛ صفاچٹ ؛ چکنی کھال کا ۔

Glace : (n) [Fr.] (۱) چکنا ؛ چمکدار ؛ پالش کیا ہوا ۔ (۲) شکر آمیختہ ؛ برف میں لگا ہوا ؛ برف پڑا ہوا (پھل وغیرہ) ۔

Glacial : (a) [Fr.'glacial'.] (۱) برف کا ؛ برفانی ۔ (۲) (کیمیا) بلورہ دار؛ قلم دار؛ قلمی ۔ (۳) (ارضیات) برفانی ۔

Glacial epoch/-era/-period : (n) برفانی دور ۔

Glacial sea : (n) برفانی دور کا سمندر ۔

Glacialism : (n) زمین کی سطح پر برف کے اثر انداز ہونے کا نظریہ ۔

Glacialist : (n) برفانی مظاہر کا ماہر ۔

Glacially : (adv.) برفانی حالت میں ۔

Glaciate : (v) [L.'glaciat-'.] (۱) منجمد کرنا ۔ (۲) برف سے مشابہ کرنا ۔

Glaciated : (a) جو برف گرنے سے چکنا ہو جائے ؛ جس پر برف کی تہ جمی ہو ؛ یخ بستہ ؛ (جغرافیہ) گلیشیر زدہ ۔

Glaciation : (n) برف سے چکنا ہونا ؛ برف کی تہ جم جانا ؛ یخ بستگی ؛ (جغرافیہ) کلیسانی عمل ۔

Glacier : (n) [Fr.'glacier'.] برف کی چٹان یا برف کا چشمہ ؛ یخ تودہ ؛ تلجیہ ۔

Glacier-mill : (n) برف کےپہاڑ میں کھڑی دراڑ ۔

Glacier-mud/-silt : (n) کنکریلی کیچڑ ؛ سنگریزے اورچھوٹی چٹانوں کاانبار جوایسی چٹانوں میں پایاجاتا ہے جو کبھی یخ بستہ تھی ۔

Glacier snow : (n) نرم برف جو برف کی چٹانوں کے سروں پر پائی جاتی ہے ۔

Glacier-table : (n) برف کے ستون کےاوپر چپٹی چٹان ۔

Glaciered : (a) برف کی چٹانوں سے ڈھکاھوا ؛ تلجیہ دار ۔

Glacierist : (n) تلجیہ کا ماہر ۔

Glacis : (n) [Fr. 'glacis'.] (۱) ہلکی ڈھلوان ۔ (۲) (قلعہ) قلعہ کا پشتہ : (تاریخ) قلعہ کا حفاظتی دمدمہ ۔

Glad : (a) [OE.'glaed'.] (۱) خوش ؛ مسرور ؛ مگن ؛ دلشاد ؛ خرم ؛ شادماں ۔ (۲) سرور آگیں ؛ مسرت بھری ۔ (۳) شگفتہ ؛ پاکیزہ (مزاج) ۔ (٤) مسرت بخش ؛ دلپذیر ؛ خوش آئند (خبر وغیرہ) ۔

Glad : (v) خوش کرنا ۔

Glad of : (a) (۱) (کسی چیز کو) پاکر خوش ۔ (۲) (کسی وجہ سے) خوش ۔

Glad rags : (n) (عام، امریکا) اتوار کا لباس ؛ رسمی لباس ۔

Gladden : (v) خوش کرنا ؛ مسرور کرنا ؛ باغ باغ کرنا ۔

Gladdon : (n) [OE.'glaedene'.] سوسن ۔

Glade : (n) [Origin unkn.] (۱) جنگل کے بیچ میں کُھلا ہوا میدان یا راستہ ۔ (۲) جنگلوں کے درختوں کے درمیان راستہ ؛ لیکھ ؛ بٹیا ۔

Glade-nut : (n) چڑیا پھنسانے کا ایک قسم کا جال ۔

Gladen : (e) دیکھو Gladdon

Gladful : (n) خوش ؛ مسرور ۔

Gladfully : (adv.) خوشی سے ؛ خوش ہو کر ۔

Gladfulness : (n) خوشی ؛ مسرت ؛ انبساط ۔

Gladiate : (a) [L.'gladiator'+-ate.] تیغی ؛ سیفی ۔

Gladiator : (n) [L.'gladiator'.] (۱) پیشہ ور تیغ زن (جس کا رومائے قدیم میں عام جشن یا تماشائیوں میں مقابلہ کرایا جاتا تھا) ؛ پیشہ ور شمشیر باز ۔ (۲) مناظرے کا مرد میدان ۔

Gladiatorial/Gladiatorian : (a) پیشہ ور تیغ زن سے متعلق ۔

Gladiatorism : (n) تیغ زنی ۔

Gladiatorship : (n) تیغ زنی کا پیشہ یا اس کی مہارت ۔

Gladiole : (n) [L.'gladiolus'.] (۱) (نباتیات) سیف الغراب، تیغہٴ سوسن ؛ ایک پھول دار درخت جس کے پتےتلوارکی شکل کے ھوتے ہیں ۔ (۲) (تشریح) تیغہ ؛ تیغہٴ قص ۔

Gladiolus : (n) [See prec.] دیکھو Gladiole

Gladius : (n) [L.] (۱) تیغ ماہی ۔ (۲) (یک وقتی لفظ) تیغ ۔ (۳) قیرماہی ڈھانچہ ۔

Gladly : (adv.) خوشی سے ؛ بخوشی ۔

Gladness : (n) خوشی ؛ خرّمی؛ مسرت ؛ شادمانی ؛ انبساط ۔

Gladsome : (a) (شاعرانہ) خوش ؛ خرم ؛ شادماں ؛ مگن ؛ مسرور ۔

Gladsomely : (adv.) خوشی سے ؛ شاداں وفرحاں ۔

Gladsomeness : (n) خوشی ؛ خرّمی ؛ شادمانی ۔

Gladstone : (n) [f.w.E.Gladstone.] (۱) ارزاں قسم کی شراب جو گلیڈ اسٹون کے زمانےمیں محصول کم ہو جانے سے بہت رائج ہو گئی تھی ۔ (۲) ایک قسم کا ہلکا سفری ہینڈ بیگ ۔ (۳) چار پہیوں والی ایک قسم کی گاڑی ۔

Gladstonian : (a) گلیڈ اسٹون کے متعلق ۔

Gladstonian : (n) گلیڈ اسٹون کا حامی یا اس کی پارٹی کا رکن ۔

Gladwin (e) : دیکھو Gladdon

Glaik : (n) [Origin unkn.] (۱) تمسخر آمیز فریب ۔ (۲) چمک (روشنی کی) ۔

Glaikit : (a) [ME.'glaikit'.] نا سمجھ ؛ بے وقوف ۔

Glair : (n) [OFr.'glaire'.] (۱) انڈے کی سفیدی ؛ بیاض البیض؛ زلال ۔ (۲) لس دار شے ۔

Glair : (v) انڈے کی سفیدی یا کوئی اور لس دار چیز لیپٹ دینا ۔

Glaireous : (a) لس دار ؛ زلال نما ؛ سفیدی دار ۔

Glairigenous : (a) لس دار چیز پیدا کرنے والا ۔

Glairin/-ine : (n) ایک لس دار نباتی مادہ جو معدنی پانی کو ہوا میں رکھے جانےکے بعد پایا جاتا ھے ۔

Glairiness : (n) چپچپاہٹ ؛ لزوجت ۔

Glairy : (a) انڈے کی سفیدی کا سا ؛ لس دار ۔

Glaive : (n) [OFr.'glaive'.] چوڑے پھل کی تلوار ۔

Glamorous : (a) سحر کا ؛ جادو کا؛ مسحور کن ؛ نظر فریب ۔

Glamorously : (adv.) مسحور کن طورپر ۔

Glamour/Glamoury/Glamourie : (n) [Alternation of Grammar.] (۱) سحر ؛ جادو ؛ ٹوٹکا ۔(۲) نظر فریب حسن ۔

Glamour : (v) جادو کرنا ؛ موہ لینا ۔

Glance : (n) [f Glance (v).] (۱) چمک ؛ جھلک ۔(۲) سرسری نظر ؛ اچٹتی نظر ۔ (۳) (کرکٹ) بٹ جو گیند کو کنکھیوں سے دیکھ کر لگائی جائے ۔

Glance : (v) (۱) چٹنا ؛ اچٹ جانا (ہتھیار وغیرہ) ۔(۲) (کسی مضمون پر) اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا یا سرسری بحث کرنا ۔ (۳) چمکنا؛ دمکنا؛ چمک اٹھنا ۔(٤) جھلک دیکھنا ؛ نظر سے اشارہ کرنا ۔ (٥) ترچھی نظر ڈالنا ۔ (٦) (کرکٹ) کنکھیوں سے دیکھ کر بٹ لگانا ۔

To glance one's eye, look : نظر دوڑانا ؛ نظر پھیرنا ؛ متوجہ ہونا ۔

Glance : (v) چمکانا ؛ جلا کرنا ۔

Glance-coal : (n) پتھر کوئلا ۔

Glance-pitch : (n) (کان کی) رال ؛ خالص اسفلٹ ۔

Glance-wood : (n) ایک قسم کی سخت لکڑی جو کیوبا میں میں پائی جاتی ھے ۔

Glancer : (n) (بول) کندوں کو پھسلنے میں اِدھر اُدھر ہونے سے روکنے والا کندہ ۔

Glancingly : (adv.) اچٹتے ہوئے ؛ سرسری طورپر ۔

Gland : (n) [L'glans, gland.] (۱) (تشریح) حشفة الذکر ؛ سر ذکر ؛ سر بظر ؛ حشفة البظر ۔(۲) (نباتیات) بلوط دانہ ۔

Gland : (n) [Fr.'glande'.] (عضویات، نباتیات) غدہ ؛ غدود ؛ گلٹی ۔

Digestive gland : (حیوانیات) ہضمی غدہ ۔

Gland : (n) (۱) گیرندہ ۔(۲) خمیدہ سلاخ ۔(۳) جوڑ نلکی ۔

Gland-secretion : (n) (کیمیا) غدودی رطوبت ۔

Glander : (n) [OFr.'glandre'.] (۱) کنار ؛ گھوڑوں کی ایک متعدی بیماری جس میں جبڑوں کے نیچے کا حصہ سوج جاتا ھے اورنوک سے رطوبت خارج ہوتی ھے ۔(۲) (طب) کنار ؛ سراجہ ۔

Glandered : (a) کنار میں مبتلا ۔

Glanderous : (a) کنار میں مبتلا یا اس سے متاثر ؛ سراجی ؛ سراجہ زدہ ۔

Glandiferous : (a) [L.'glandifer'.] بلوط دار ؛ بلوط آور ؛ بلوط سے لدا ہوا ۔

Glandiform : (a) (۱) بلوط نما ۔(۲) غدود نما ۔

Glandless : (a) بےغدود ۔

Glandular : (a) [Fr.'gladulaire'.] (۱) غدودی؛ غدود نما ۔ (۲) بلوط بردار ۔

Glandulation : (n) غدودی نظام ۔

Glandule : (n) [L.'gladulae'.] غدیدہ ؛ چھوٹا غدود ۔

Glanduliferous : (a) غدیدہ دار ؛ پُر غدود ۔

Glanduliform : (a) غدیدہ نما ۔

Glandulose : (a) غدودی ۔

Glandulous : (a) غدودی ۔

Glans : (n) [L.'glans'.] دیکھو Gland

Glare : (n) (۱) خیرہ کن روشنی ؛ چکا چوند ؛ تاب و تب ؛ آفتاب کی روشنی ۔ (۲) بھڑکیلا پن ؛ بھدی آرائش ۔ (۳) ٹکٹکی ؛ گھری نظر ؛ غضب آلود نظر ۔(٤) (کیمیا) چوندھ ۔

Glare : (n) [Origin obscure.] برف کی چادر ۔

Glare/Glair : (a) چکنا اور نیم شفاف (خصوصاً برف) ۔

Glare : (v) [MDu.'glaren'.] (۱) چوندھیا دینا ؛ چکا چوند کر ڈالنا؛ نظر خیرہ کر دینا ۔ (۲) بہت زیادہ نمایاں ہونا؛ نظریں چبھنا ۔ (۳) گھور کر یا گرم نگاہوں سے دیکھنا ۔ (٤) آنکھوں سے نفرت یا حقارت ٹپکنا ۔

Glare ice : (n) چکنی اور پہسلواں سطح والی برف ۔

Glareous/Glareose : (a) [L.'glareosus'.] سنگریزی ۔

Glareous : (a) دیکھو Glairy

Glariness : (n) چکا چوند ۔

Glaring : (a) (۱) خیرہ کن ؛ نمایاں ۔ (۲) ٹکٹکی باندھتے ہوئے ۔

Glaringly : (adv.) فاش طور پر ؛ نمایاں طور پر ؛ نظر کو خیرہ کرتے ہوئے ۔

Glaringness : (n) خیرہ کن ہونا ؛ فاش ہونا ؛ نمایاں ہونا ۔

Glary : (a) خیرہ کن ؛ بھڑکیلا ؛ غضب آلود ۔

Glass : (n) [OE.'glaes'.] (۱) شیشہ ؛ زجاج ؛ آبگینہ ؛ کانچ ۔ (۲) شیشے سے مشابہ چیزیں ۔ (۳) شیشے کے برتن ، زیور وغیرہ ۔ (٤) شیشے کا گلاس ۔ (٥) گلاس بھر ۔ (٦) ریت گھڑی ۔ (۷) گاڑی کی کھڑکی ۔ (۸) تصویر کا آئینہ ؛ شیشہ ۔ (۹) پودوں کا شیشے کا سر پوش ؛ کھڑکیوں کا شیشہ ۔ (۱۰) آئینہ ؛ آرسی ۔ (۱۱) آتشی شیشہ ۔ (۱۲) (جمع) عینک ؛ چشمہ ۔ (۱۳) عینک کا شیشہ ۔ (۱٤) گھڑی کا شیشہ ۔ (۱٥) عدسہ ۔ (۱٦) دوربین ؛ خوردبین ۔ (۱۷) ہوا پیما ۔ (۱۸) وہ شیشہ جس میں دیکھ کر پیش گوئی کی جاتی ہے ۔

Crown glass : (کیمیا) کلسی شیشہ ۔

Cut glass : بلور ۔

Flint glass : چقماق شیشہ ۔

Glazed glass : پالش کیا ہوا شیشہ ؛ چمکدار شیشہ ۔

Ground glass : سن شیشہ ۔

Glass : (v) (۱) شیشے کے ڈبے میں بند کرنا ۔ (۲) آئینہ کے سامنے کھڑا ہونا ؛ آئینہ دیکھنا ۔ (۳) منعکس کرنا ؛ عکس ڈالنا ۔ (٤) چمڑے کو صاف کرنا ۔ (٥) شیشہ لگانا؛ آئینہ جڑنا ۔ (٦) (آنکھوں کو) پتھرا دینا ۔

Glsss : (a) (۱) شیشے سے بنا ہوا ۔ (۲) شیشہ جڑا ہوا ۔

Glass-arm : (n) بازو جس کے عضلات بہت جلد سخت ہو جاتے ہیں ۔

Glass artist : (n) شیشوں کی رنگین کھڑکیاں بنانے والا ۔

Glass bead : (n) کانچ منکا ۔

Glass-bell : (n) شیشے کا جھانپو ؛ پودا پوش ۔

Glass-blower : (n) (۱) آبگینہ ساز ؛ شیشہ گر ؛ منیہار ۔ (۲) (کیمیا) شیشہ پھکنا ۔

Glass cloth : (n) (۱) شیشہ صاف کرنے کا کپڑا ۔ (۲) وہ کپڑا جس پر شیشے کا برادہ چپکا ہوتا ہے ۔

Glass-crab : (n) جینگڑی (مچھلی) کا پہل روپ ۔

Glass-culture : (n) پھلوں، پودوں وغیرہ کو شیشے کے اندر اگانا ۔

Glass-cutter : (n) شیشہ تراش ۔

Glass cutting : (n) شیشہ تراشی ۔

Glass dust : (n) شیشے کا سفوف یا برادہ ۔

Glass enamel : (n) غیر شفاف شیشہ ۔

Glass-eye : (n) (۱) نقلی آنکھ؛ شیشے کی آنکھ ۔ (۲) گھوڑوں کی ایک بیماری ۔ (۳) ایک قسم کی طوطی ۔ (٤) ایک قسم کی مچھلی ۔ (٥) سفیدی مائل یا بےرنگ پردۂ عیبیہ والا ؛ ایسی آنکھوں والا شخص ۔

Glass-faced : (a) آئینہ سا ۔

Glass-furnace : (n) شیشہ گری کی بھٹی ۔

Glass-gall : (n) سفید نمکین جھاگ جو شیشہ پگھلانے میں سطح پر جم جاتا ہے ۔

Glass-gazing : (n) آئینہ دیکھنے والا ۔

Glass-glazed : (a) موٹی جلد والے (برتن) ۔

Glass-grenade : (n) شیشے کے غلاف والا دستی بم۔

Glass-hard : (a) انتہائی سخت ۔

Glass-height-gauge : (n) گھڑی کے شیشے کی اونچائی ناپنے کا آلہ ۔

Glass-house : (n) (۱) شیشہ کا کارخانہ ۔(۲) شیشہ گھر (پودوں یا مصوری کےلئے)۔

Glass-man : (n) (۱) شیشہ فروش ۔(۲) شیشہ گر ۔

Glass-metal : (n) پگھلا ہوا شیشہ ۔

Glass-mosaic : (n) شیشے کےرنگین مربعوں سے بنا ہوا موزیک ۔

Glass-mould : (n) شیشہ ڈھالنے کا فلزی ڈھانچہ ۔

Glass-oven : (n) شیشے کےنئے ظروف کو بتدریج ٹھنڈا کرنے کا گرم تنور ۔

Glass-paper : (n) وہ کاغذ جس پر شیشے کا برادہ چپکا ہوتا ھے ۔

Glass-paper : (v) شیشے کے برادہ لگے ہوئے کاغذ سے صاف کرنا ؛ رگڑنا یا چکنا کرنا ۔

Glass pock/-pox : (n) ایک قسم کی بیماری۔

Glass-pot : (n) وہ ظرف یا کٹھال جس میں شیشے کی چیزوں کو رکھ کر گلاتے ہیں ۔

Glass-press : (n) شیشے کو لچکیلی حالت میں سانچے کے اندر دبانے کی ایک ترکیب ۔

Glass-rop (sponge) : (n) ایک قسم کا اسپنج ۔

Galss-sand : (n) شیشے سازی میں استعمال ہونے والا بالو ۔

Glass-shell : (n) ایک قسم کا صدفہ ۔

Glass-shrimp : (n) دیکھو Glass crab

Glass-slag : (n) شیشہ گری کا کوڑا ۔

Glass-snail : (n) زجاجی صدفہ ۔

Glass-snake : (n) مختلف قسم کی چھپکلیاں ۔

Glass-sponge : (n) دیکھو Glass-rope-sponge

Glass-tinner : (n) شیشے پرٹین کی پنی چڑھانے والا ۔

Glass-tube : (n) شیشہ نلی ۔

Glass-ware : (n) شیشے کے ظروف ؛ کانچ کا سامان ؛ شیشے کے آلات؛ (تاریخ) صیقلی برتن ۔

Glass-wool : (n) زجاجی اون جو ترشوں کی تقطیر میں کام آتا ھے ۔

Glass-work : (n) (جمع) کارخانۂ شیشہ سازی ؛ شیشہ سازی ؛ شیشے کے سامان ؛ شیشے ۔

Glass-worker : (n) شیشہ گر ۔

Glass-worm : (n) جگنو ؛ کرمک شب تاب ۔

Glass-wort : (n) الف شورہ ؛ نبات شورہ زا ؛ ایک قسم کا درخت جو پہلے شیشہ بنانے میں کام آتا تھا ۔

Glassen/Glazen : (a) (۱) شیشے کا بنا ہوا ؛ شیشہ نما ۔ (۲) پتھرائی ہوئی (آنکھ)۔

Glassful : (n) گلاس بھری ؛ کوئی چیز جو گلاس بھر ہو ۔

Glassie/Glassy : (n) (۱) شیشےکی گولی – (۲) شفّاف الماسی بلور ۔

Glassily (adv.) (۱) آئینے کی طرح ۔(۲) پتھر کر ۔

Glassine : (n) ایک قسم کا پتلا اور گھنا شفاف یا نیم شفاف کاغذ ۔

Glassiness : (n) شفاف ہونا؛ ہموار ہونا؛ پتھرایا ہوا ہونا ۔

Glassing : (n) (۱) شیشے کےڈبے میں رکھنا ۔(۲) پتھرا دینا ۔

Glassing : (a) پتھرا یا ہوا ؛ پتھرا دینےوالا ۔

Glassing-jack/-machine : (n) ایک چمڑا صاف کرنےوالی مشین ۔

Glassite : (n) اس مذہبی فرقے کا رکن جس کو سینٹ گلاس نے ۱۷۲۸ء میں قائم کیا تھا ۔

Glassless : (a) بے شیشے کا ۔

Glassy : (a) (۱) شیشے کےمانند ؛ کانچ سا ۔(۲) بےرونق ؛ بے نور ؛ پتھرائی ہوئی (آنکھوں کے لئے) ۔ (۳) شفاف (پانی کی سطح) ۔ (٤) سرد مہر ۔

(۵) سخت ـ (٦) تیز (آواز) ـ (٧) سطحی ـ (٨) پرسکون اور چمکدار ـ

Glassy texture : (n) (جغرافیہ) شیشہ نما بافت ـ

Glastonbury : (n) انگلستان کا ایک شہر ـ

Glastonbury chair : (n) ایک قسم کی آرام کرسی ـ

Glastonbury thorn : (n) عضاۃ یا خفچہ کی ایک قسم ـ

Glauber : (n) Glauber's salt کا مخفف ـ

Glauber-salt/Glauber's salt- : (n) [f.Johann Rudo (f. Glauber) Geman chemist.] گلابری نمک : سوڈیم سلفیٹ ـ

Glauberite : (n) کیلسیم اور سوڈیم سلفیٹ ـ

Glaucescence : (n) مٹیالاپن ـ

Glaucescent/Glaucine : (a) مٹیالا : آبی سبز رنگ کا : سبز پوشوی ـ

Glaucic : (a) [mod.L.'Glaucium'.] (Glaucic acid میں)گلوسک ـ

Glaucodot/Glaucodote/Glaukodot : (n) [Gr.'glaukodot'.] لوھے اور کوبالٹ سلف آرسینائیڈ ـ

Glaucoma : (n) [Gr.'glaukoma'.] زرق الماء : سبز موتیا : آنکھ کی ایک بیماری جس میں پتلی پھیل جاتی ھے اور نظر رفتہ رفتہ جاتی رہتی ھے ـ

Glaucomatic : (a) زرق الماء سے متعلق ـ

Glaucomatous/Glaucomatose : (a) زرق الماء کا (مریض) ـ

Glauconite : (n) [G.'glaukophan'.] لوھے، پوٹاشیم اور دوسرے اثاثوں کا آبدار سلیکیٹ : گلو کونائیٹ ـ

Glauconitic : (a) گلوکونائیٹ سا : گلو کونائیٹ دار ـ

Glaucophane : (n) [G.'glaukophon'.] ایک قسم کی معدنی شے ـ

Glaucosis : (n) [Gr.'glaukosis'.] زرق الماء کی ابتدا : کوری : اندھاپن ـ

Glaucous : (a) [L.'glaucus'.] (۱) نیلگوں سبز ـ (۲) (نباتیات) گردپوش ـ

Glaucus : (n) [mod. L.] (۱) جنس نیلگوں ناعمہ ـ (۲) ایک قسم کی یاغو ـ

Glaum : (v) [Origin unkn.] جھپٹنا : دھمکانا ـ

Glaymore : دیکھو Claymore

Glaze : (n) [f.Glaze (v).] (۱) شیشہ کا روغن : کلپ : پالش ـ (۲) چکنی اور چمکدار سطح ـ (۳) برف کی تہ ـ (٤) (مصوری) شفاف رنگ جو دو سرے رنگ پر چڑھایا گیا ھو ـ (۵) (عامیانہ) کھڑکی ـ

Glaze : (v) [ME.'glase'.] (۱) شیشے لگانا : شیشے جڑنا : شیشےدار کھڑکیاں لگانا ـ (۲) شیشے کاروغن کرنا ـ (۳) (چمڑے کپڑے وغیرہ پر) کسی چمکدار چیز کی تہ دینا ـ (٤) رگڑ کرچمکا دینا : پالش کرنا : صیقل کرنا ـ (۵) جالا پڑنا (آنکھوں میں)؛ پتھراجانا : بےنور ھو جانا ـ (٦) (مصوری) ایک رنگین سطح پر دوسرا شفاف رنگ چڑھانا ـ

Glaze : (v) گھورنا ـ

Glaze-kiln : (n) گلخن جس میں شیشے کے ظروف کو پکایا جاتا ھے ـ

Glaze-wheel : (n) چوبی پہیا جس سے چاقو وغیرہ پر سان چڑھاتے ہیں ـ

Glaze-worm : (n) جگنو ـ

Glazen : (a) دیکھو Glassen

Glazer : (n) (۱) شیشہ لگانے والا (کھڑکیوں میں) : جلا کرنے والا ـ (۲) جلا کرنے کا آلہ ـ

Glazier : (n) (۱) کھڑکیوں میں شیشہ لگانے والا ـ (۲) جلا کرنے کا آلہ ـ

Glaziery : (n) صیقل گر کا کارخانہ ـ

Glazily : (adv.) چمکتےھوئے ـ

Glaziness : (n) چمک : جلا ـ

Glazing : (n) (۱) شیشہ لگانا ـ (۲) کھڑکیاں (شیشہ دار) ـ (۳) شیشے کا فلك : پالش : صیقل ـ (٤) (مصوری) دو سرے رنگ پر کسی شفاف رنگ کو چڑھانا ـ

Glazing-wheel : (n) پالش کرنے کا چوبی پہیا ـ

Glazy : (a) (۱) چمکدار ۔(۲) بےرونق : بےنور (آنکھ)۔

Gleam : (n) [OE.'glaem'.] (۱) جھلک : چمک دمک ۔(۲) کسی صفت وغیرہ کی جھلک : (امید وغیرہ کی) کرن : شعاع۔

Gleam : (v) جھلکنا: چمکنا : دمکنا ۔

Gleamingly : (adv.) چمکتے ہوئے: دمکتےہوئے ۔

Gleamy : (a) چمکدار : جھلکتا ہوا ۔

Glean : (n) [OFr.'glene, glane'.] جمع کی ہوئی چیز : چُنی ہوئی چیز ۔

Glean : (v) (۱) خوشہ چینی کرنا : بالیں جمع کرنا : چُننا : بالیں توڑ کر کھیت کو صاف کرنا ۔ (۲) جمع کرنا : چننا ۔(۳) سرسری طور پر معلوم کرنا ۔

Gleanable : (a) قابل خوشہ چینی ۔

Gleaner : (n) خوشہ چیں ۔

Gleaning : (n) خوشہ چینی ۔

Gleanings : (n) جمع کی ہوئی چیز : چُنی ہوئی چیز ۔

Glebe : (n) [L.'gleba, glaeba'.] (۱) زمین ۔(۲) کھیت ۔(۳)وقف زمین : گرجا کے متعلق زمین ۔

Glebe-house : (n) پادری کا گھر ۔

Glebe land : (n) گرجا کے متعلق زمین ۔

Glebeless : (a) بےقطعہ زمین : بےکھیت ۔

Gled/Glede : (n) [OE.'glida'.] چیل : گدھ : باز ۔

Glee : (n) [OE.'gleo, glio'.] (۱) موسیقی کی ایک خاص چیز جسے مختلف آوازوں کے تین یا زیادہ اشخاص باری باری سےگاتےہیں ۔(۲) خوشی: شادمانی : مسرت : انبساط، سرور : نشاط : طرب ۔

Glee-club : (n) گیت کلب ۔

Gleed : (n) [OE.'gled'.] (۱) جلتا ہوا کوئلا ۔(۲) خاکستر کوئلا۔

Gleed : (a) (۱) بھینگا ۔(۲) ٹیڑھا ۔

Gleeful : (a) خوش : شادماں : مسرور ۔

Gleefully : (adv.) مسرت سے : شادمانی سے ۔

Gleek : (n) [OFr.'glic'.] تاش کا ایک کھیل ۔

Gleeman : (n) پیشہ ور گانے والا ۔

Gleesome : (a) دیکھو Gleeful

Gleesomely : (adv.) دیکھو Gleefully

Gleesomeness : (n) مسرت : شادمانی ۔

Gleet : (n) [ME.'glet'.] ریم : پتلا مواد جو زخم یاشانے سے نکلتا ھے : جریان ۔

Gleet : (v) ریم نکلنا ۔

Gleetous : (a) بلغمی (باز کےلئے) ۔

Gleety : (a) لعاب دار ۔

Gleg : (a) [On.'glegger, gleggr'.] (۱) حساس : تیز نظر ۔ (۲) چست ۔(۳) زندہ دل ۔

Gleg at the uptake : تیز ' تیز فہم ۔

Glegly : (adv.) زندہ دلی سے : چستی سے : تیز نظری سے ۔

Glegness : (n) زندہ دلی : تیز نظری : چستی ۔

Glen : (n) [Gael. Ir.'gleann'.] تنگ گھاٹی ۔

Glendoveer : (n) [Altered f.'grandouver'.] ایک پری ۔

Glene : (n) [Gr.'glene'.] کاسہء چشم : کاسہء مفصل ۔

Glengarry : (n) [f.Glengarry'.] ایک قسم کی ٹوپی جو آگے سے اونچی ہوتی ھے ۔

Glenlivet : (n) ایک قسم کی وہسکی (شراب) ۔

Gleno- : جزو ترکیبی بہ معنی "کاسہء مفصلی ۔

Glenoid/Gleniodal : (a) [Fr.'glenoide'.] کاسی ۔

Glent : (n&v) جھلک : چمک ۔

Gliadin : (n) [Fr.'gliadine'.] گلوٹین لسدار حصہ ۔

Glib : (a) [Irish.'glib'.] آنکھو ں پر جھکی ہوئی بالوں کی لٹ ۔

Glib : (a) ۔ (۱) چکنی ؛ صاف ؛ ہموار ؛ پھلسنی (سطح وغیرہ) ۔ (۲) (حرکت کے لئے) بے رکاوٹ ؛ بے تکلف ۔ (۳) طرار ؛ لسان ؛ چرب زبان ؛ تیز ؛ سرپٹ ؛ بےلگام (زبان، گفتگو) ۔

Glib : (adv.) چرب زبانی سے ؛ طراری سے ۔

Glib : (v) (۱) چکنا بنانا ۔ (۲) چرب زبانی سے بولنا ۔

Glibly : (adv.) روانی کے ساتھ ؛ سرپٹ ؛ تیزی سے ؛ طراری سے ؛ صفائی سے ؛ چکنےپن سے ۔

Glibness : (n) ہموار ؛ چکناپن ؛ تیزی ؛ طراری ؛ لسانی ۔

Glid e : (n) (۱) بغیر محسوس کئے ہوئے گزرجانا ۔ (۲) (موسیقی، صوتیات) انتقال لسانی ۔ (۳) (لسانیات) تدریجہ ۔

Glide : (v) [OE.'glidan'.] (۱) سبک رفتار سے چلنا ؛ پھسلنا ؛ خاموشی سےبہنا، گزرنا وغیرہ ۔ (۲) دبے پاوں جانا ؛ چوری سے جانا ؛ آہستہ آہستہ جانا ۔ (۳) بغیرمحسوس کئےہوئے گزرجانا ۔ (٤) (ایک چیز کا دوسری چیز میں) بتدریج منتقل ہونا ؛ رفتہ رفتہ بولنا ۔ (٥) سبکی سے چلانا؛ آہستہ لے جانا ؛ پھسلنا ؛ چپکے سے گزرنا ۔ (٦) (موسیقی) بغیرمحسوس کئےہوئے سُر بدلنا ۔ (۷) بے انجن کے ہوائی جہاز اُڑنا ۔

Glide-vowel : (n) حرف علت جو خود ہجا نہیں بناسکتے ؛ (لسانیات) مصوتی تدریجہ ۔

Glider : (n) (۱) آہستہ گزرنے والا ؛ پھسلنے والا ۔ (۲) بےانجن کا ہوائی جہاز ۔

Gliff : (n) [Origin unkn.] (۱) جھلک ۔ (۲) لمحہ ۔ (۳) ڈر ؛ خوف ۔

Gliff : (v) ڈرانا ۔

Glim : (n) (۱) (عامیانہ) روشنی ، شمع ؛ لالٹین ؛ دیا ۔ (۲) آنکھ ۔

Dous the glim : دیکھو Douse

Glimmer : (n) [f.Glimmer (v).] (۱) ٹمٹماہٹ ؛ جھلملاہٹ ؛ جھمک ؛ خفیف سی جھلک ۔ (۲) (عامیانہ) کرن، شعاع (امید وغیرہ کی) ۔ (۳) (عامیانہ) آنکھ۔

Glimmer : (n) [G.'glimmer'.] ابرق ۔

Glimmer : (v) ۔ جھلملانا ؛ ٹمٹمانا ؛ جھمکنا ؛رہ رہ کر چمکنا ۔

Glimmer-gowk : (n) اُلو ۔

Glimmering : (۱) جھلملاہٹ ، ٹمٹماہٹ ۔ (۲) جھلک ؛ اشارہ ۔

Glimpse : (n) [f. the v.] جھلک ؛ سرسری جلوہ ۔

The glimpsese of the moon : ارضی مناظر ۔

Glimpse : (v) [OE.'glimsian'.] جھلک نظرآنا ؛ جھلک دیکھنا ؛ سرسری نظر ڈالنا ؛ (شاعرانہ) جھلک دکھانا ؛ پَو پھٹنا ۔

Glint : (n) [f. the vb.] جھلک ؛ چمک ؛ سرسری نظر ۔

Glint : (v) [ME.'glinten'.] (۱) کوندنا ؛ چمکنا ؛ جگمگانا ۔ (۲) چمکانا ؛ عکس ڈالنا ۔ (۳) جھانکنا ۔

Glioma : (n) [mod. L.'glioma'.] لاصلقی سلعہ ۔

Gliomatous : (a) لاصلقی سلعہ کی طرح ۔

Gliriform : (a) پستان دار جانوروں کی ایک نوع سےمشابہ ۔

Glirine : (a) [L.'glis, glir'+ine.] پستان دار جانوروں کی نوع سے متعلق ۔

Glissade : (n) [Fr.'galissade'.] (۱) پھسلنا (خصوصاً برف پر)؛ کسی چیز کی مدد سے پھسلنا ۔ (۲) رقص میں دائیں یا بائیں جانب ہٹنا ۔

Glissade : (v) پھسلنا ۔

Glissader : (n) پھسلنے والا ۔

Glissette : (n) [Fr.'glisser'.] (ریاضیات) نقطوں سے بنا ہوا منحنی ۔

Glisten : (n) چمک ؛ دمک ۔

Glisten : (v) [OE.'glisnian'.] دمکنا؛ رہ رہ کر چمکنا؛ جھلکنا؛ جگمگانا ۔

Glisteningly : (adv.) دمکتےہوئے ؛ جگمگاتے ہوئے ۔

Glister : (n) (۱) چمک دمک ۔ (۲) ابرق ۔

Glister : (v) [ME.'glistren'.] دمکنا ؛ چمکنا ۔

Glisteringly : (adv.) دمکتے ہوئے ؛ چمکتے ہوئے ۔

Glitter : (n) چمك دمك ؛ تابش ؛ روشنی ؛ تجلی ؛ درخشانی ؛ بھڑکدار ؛ نمود ۔

Glitter : (v) [ON.'glitra'.] (۱) چمکنا ؛ دمکنا ؛ جھمکنا ؛ جگمگانا ؛ درخشاں ھونا ۔(۲) آراستہ پیراستہ ھونا ؛ بھڑك دار ھونا ؛ جگمگ کرنا ۔

Glitteringly : (adv.) چمکتے ہوئے ؛ دمکتے ہوئے ۔

Gloam : (v) [Back-formation from Gloaming'.] دھندلکاھونا ؛ جھٹپٹا ھونا ۔

Gloaming : (n) [OE.glomung'.] جھٹپٹا ؛ شام کا اندھیرا ۔

Gloaming-shot : (n) دھندلکے کی ابتدا ۔

Gloat : (v) [Origin unkn.] شوق و تمنا کی نگاہ سے دیکھنا ؛ للچائی نظروں سے دیکھنا ؛ شماتت کرنا ۔

To gloat on, upon, or over : شوق و تمنا کی نگاہ سے دیکھنا ۔

Gloat : (n) (۱) شوق و تمنا کی نظر ۔(۲) معاندانہ نظر ۔

Gloatingly : (adv.) نگاہ شوق سے ؛ ندیدوں کی طرح ؛ شماتت سے ۔

Global : (a) [Fr.] عالمگیر ؛ مجموعی طور پر ؛ (تاریخ) عالمی ؛ کروی ۔

Global affair : (n) عالمی امور ؛ عالمی معاملات ۔

Global policy : (n) عالمی پالیسی ۔

Globe : (n) [OFr.'globe' or L.'globus'.] (۱) کرہ ؛ گول شے ؛ کرہ٠ زمین ؛ ارض ۔(۲) سورج ؛ سیارہ ؛ جرم ۔ (۳) نقشہ کی شکل میں کمرہ ۔(٤) سونے کا گولا (بادشاہی کی علامت) ۔(٥) آنکھ کا ڈھیلا ۔ (٦) شیشے کا برتن جس کی شکل قریب قریب مدورکی سی ھوتی ھے (خصوصاً لیمپ کا گلوب) ۔ (۷) دَل ۔

The globe : کرہ٠ ارض ۔

Globe : (v) مدور شکل اختیار کرنا ۔

Globe amaranth (us) : (n) گل مخمل ۔

Globe animalcule : (n) مدور حوین ۔

Globe artichoke : (n) دیکھو Artichoke

Globe crowfoot : (n) جدواری پودے جن کے پھول زرد ھوتے ہیں ۔

Globe fish : (n) مدور مچھلی ؛ مچھلی جو اپنے کو پھلا کر گولے کی شکل اختیار کرلیتی ھے ۔

Globe-flower : (n ) دیکھو Globe corwfoot

Globe-ranunculus : (n) دیکھو Crowfort

Globe sight : (n) رائفل کی گول مکھی ۔

Globe slater : (n) غیر متحرك آنکھوں والا قشریہ ۔

Globe-thistle : (n) گوکھرو کی ایك قسم ۔

Globe-trotter : (n) جہاں گرو ؛ جہاں گشت ۔

Globe-trotting : (n) جہاں گردی ۔

Globe-valve : (n) مدور صمام ۔

Globed : (a) (۱) کروی ؛ مدور ۔(۲) گلوب لگا ھوا (لیمپ) ۔

Globical : (a) (نقابت) مدور ۔

Globiferrous : (a) (حشریات) مدور سرے کا محاس والا ۔

Globigerina : (n) [mod.L.] ثقبہ دار ؛ بیخ پایہ ۔

Globigerina : (a) ثقبہ دار؛ بیخ پایہ سے متعلق ۔

Globin : (n) [Extracted from Haemoglobin.] گلوبین ؛ پروٹین خون ۔

Globoid : (a) کروی ؛ کرہ نما ۔

Globoid : (n) کرہ نما مادہ ؛ گول شے ۔

Globose : (a) [L.'globosus'.] کرہ نما ؛ گول ؛ کروی ۔

Globosely : (adv.) بطور کرہ نما ۔

Globoseness : (n) کرویت ۔

Globosity : (n) [Fr. or. late L.'globositas'.] گولائی ؛ کرویت ؛ گول حصہ ۔

Globular : (a) [L.'globulus'.] (۱) کرے کی شکل کا ؛ کروی ۔ (۲) قطروں پر مشتمل ؛ خون کےجسیموں پر مشتمل ۔

Globular-beaker : (n) (تاریخ) مدور منقارہ ۔

Globular chart : (n) کروی تضلیل پر بنا نقشہ ۔

Globular projection : (n) کروی تضلیل ۔

Globular sailing : (n) دوری جہاز رانی ۔

Globularity : (n) کرویت ؛ قطروں پر مشتمل ہونا ۔

Globularly : (adv.) کرویت کے ساتھ ۔

Globularness : (n) دیکھو Globularity

Globule : (n) [Fr.'globule'.] چھوٹا کرہ ؛ خون کا جسیمہ ؛ قطرہ ؛ گولی ؛ (حیوانیات) گلوبچہ ۔

Globuliferous : (a) حبوب دار ۔

Globulimeter : (n) حبہ پیما ؛ گلولہ پیما ۔

Globulin : (n) گلو بیولین ؛ ایک مادہ جو خون میں پایا جاتا ہے ۔

Globulism : (a) ہومیو پیتھی ۔

Globulite : (n) (جمع) شیشے کے قلماؤ کے دوران بننے والا چھوٹا گول ذرہ ۔

Globulitic : (a) چھوٹے گول ذروں والا ۔

Globus : (n) [L.'globus'.] باؤ گولا ۔

Globy : (a) دیکھو Globular

Glochidiate/Glochidate : (a) [mod.L.'glochidium'.] (نباتیات) پیکانی ۔

Glockenspiel : (n) (۱) دیکھو Carillon ۔ (۲) ایک قسم کا باجا ۔

Glome : (n) [L.'glomus'.] پھولوں کا گچھا ۔

Glome of frog : (n) (گھوڑے کے) جوف خشت کا دو مدور کچلدار ابھار ۔

Glomerate : (a) [L.'glomeratus'.] (نباتیات وعضویات) گھنڈیاں ؛ گول بنا ہوا ؛ گچھا بنا ہوا ۔

Glomerule : (n) [Fr.'glomerule'.] (۱) (نباتیات) پھولوں کا گچھا۔(۲)(عضویات) غدہ عروق؛ اعصاب وغیرہ کا گچھا ۔

Glomerulitis : (n) ورم غدہ عروق ۔

Glomerulose : (a) گچھے دار ۔

Glonoin (e) : (n) [f. Gl (ycerine+ o (oxygen + (nitric anhy dride) +-in -ine.] نائٹرو گلیسیرین ۔

Gloo-stove : (n) بارود سکھانے کا تنور ۔

Gloom : (n) (۱) تاریکی ؛ اندھیرا ؛ ظلمت ؛ تیرگی ۔ (۲) اداسی؛ ملال؛ کلفت؛ حُزن؛ افسردگی ؛ یاس ۔

Gloom : (n) [OE.'glom'.] (۱) شدیدگرمی ۔(۲) بارودخشک کرنے کا تنور ۔

Gloom : (v) [ME. 'gloum(b) e'.] (۱) اداس نظر آنا یا ہونا ؛ آزردہ ہونا یا نظرآنا۔ (۲) چیں بہ جبیں ہونا؛ تیوری چڑھانا؛ ناک بھوں چڑھانا ۔ (۳) ابر آلود ہونا ؛ تیرہ و تار ہونا (آسمان وغیرہ کا) ۔ (٤) تاریکی چھا جانا ؛ اندھیرا ہو جانا ۔ (٥) اندھیرا کر دینا ؛ بےرونق کر دینا ؛ اداس کر دینا ؛ سونا کر دینا ۔

Gloomful : (a) (۱) تاریک ؛ تیرہ ؛ اندھیرا؛ بے نور ۔ (۲) افسردہ ؛ غمگین ؛ اداس ؛ دلگیر ؛ ملول ؛ محزوں ۔ (۳) سُونا ؛ بے رونق ؛ افسردہ کن ۔

Gloomily : (adv.) اداسی سے ۔

Gloominess : (n) (۱) اندھیرا ؛ تاریکی ؛ تیرگی ؛ ظلمت ۔ (۲) افسردہ گی ؛ حُزن ؛ ملال ۔

Glooming : (n) (۱) چیں بہ جبیں ۔(۲) (شاعرانہ) ؛ دھندلکا ۔

Gloomingly : (adv.) اداسی کے ساتھ؛ افسردگی سے ۔

Gloomy : (a) دیکھو Gloomful

Gloppen : (v) [ME.'glopne, glope'.] (۱) ڈرجانا ؛ خوف زدہ ہونا ۔(۲) ڈرانا ؛ خوفزدہ کرنا ۔

Glore : (v) [LG.'gloren'.] دیکھو Glare

Gloria : (n) [L.'gloria'.] (۱) مختلف لاطینی دعاؤں کا نام جو اس لفظ سے شروع ہوتی ہیں ۔ (۲) آسمانی تاج جو مجاہدوں کو ملتاھے، سنہرا دائرہ یا مستطیل جو پرانے زمانے کی تصویروں میں اولیاء وغیرہ کے سروں کے گرد کھینچ دیا جاتا تھا ۔ (۳) چاند کا ہالہ ؛ نورانی ہالہ ۔

Gloriation : (n) [L.'gloriatio'.] فخر کرنا ؛ نازاں ہونا ؛ اترانا ؛ گھمنڈ کرنا ۔

Glorification : (n) (۱) تمجید ؛ ثنا ؛ حمد و ثنا ۔ (۲) تنویر، چارچاند لگانا؛ خاک سے پاک کرنا ۔ (۳) (مزاحاً) تقریبہ ۔

Glorified : (a) مقدس بنایا ہوا ؛ چار چاند لگایا ہوا ؛ تقریب کیا ہوا ؛ (طنزاً) عظیم بنایا ہوا ۔

Glorifier : (n) تقدیس کرنےوالا ؛ چار چاند لگانے والا ؛ تعریف یا مدح کرنےوالا ۔

Glorify : (v) [OFr.'glorifier'.] (۱) عظمت دینا ؛ تقدیس کرنا ؛ تہلیل کرنا ۔ (۲) چمکانا ؛ تجلی بخشنا ؛ نور سے معمور کرنا ۔ (۳) چارچاند لگانا؛ حسن دوبالا کرنا ؛ خاک سے پاک کرنا؛ ذرے کو آفتاب بنانا ۔ (٤) تعریف کرنا ؛ مدح کرنا ؛ بڑھانا ؛ آسمان پر چڑھانا ۔

Gloriole : (n) [Fr.'gloriole'.] نورانی ہالہ ۔

Glorious : (a) [AFr.'glorious'.] (۱)حمید؛ مجید؛ جلیل ؛ عظیم ؛ جلیل القدر؛رفیع الشان ۔ (۲) مشہور؛ معروف ؛ شہرۂ آفاق ۔ (۳) معرکے کا ؛ نمایاں ؛ شاندار ۔ (٤) تاباں ؛ درخشاں ؛ فرحت بخش ۔ (٥) (مزاحاً) مست ؛ مخمور ۔

Gloriously : (adv.) عظمت و جلال کے ساتھ؛ شان کے ساتھ۔

Gloriousness : (a) عظمت ؛ شان ۔

Glory : (n) [OFr, AFr.'glorie'.] (۱) شہرہ؛ ناموری ۔ (۲) مایۂ فخر ؛ وجہ افتخار ؛ طرۂ امتیاز ۔ (۳) حمد، تمجید؛ توصیف ؛ تعریف؛ ستائش ۔ (٤) بزرگی؛ جلال ؛ عظمت ؛ شان کبریائی ؛ روحانی حسن و جمال ۔ (٥) نور ؛ تجلی ۔ (٦) اقبال ؛ عروج ؛ اوج ۔ (۷) نورانی ہالہ ؛ روشنی ۔

In one's glory : عروج پر ؛ اوج پر ۔

The glory of God : شان کبریائی ۔

To go to glory : انتقال کرنا ؛ مرنا ۔

Glory : (v) فخر کرنا ؛ نازکرنا ؛ نازاں ہونا ؛ گھمنڈ کرنا ؛ اترانا ۔

Glory-hole : (n) [Origin unkn.] (۱) ایسی جگہ جہاں سب چیز بےترتیبی سےانبار لگادی گئی ہو ؛ کثیف اور گندہ کمرا ۔ (۲) (شیشہ سازی) بھٹی کی دیوار کا درز ۔

Glory-pea : (n) ایک قسم کا پھول اور اس کا پودا ۔

Glory-tree : (n) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Gloss : (n) [Refashioning of Gloze.] (۱) حاشیہ ؛ معنی یا مطلب جو بین السطور لکھا جائے ۔ (۲) تشریح ؛ توضیح ؛ ترجمہ ؛ شرح ۔ (۳) بیجا تاویل ؛ غلط معنی ۔

Gloss : (n) [Origin unkn.] (۱) بھڑک ؛ چمک دمک ۔ (۲) (مجازاً) ملمع ۔

Gloss : (v) (۱) فرہنگ، ترجمہ بین السطور، حاشیہ لکھنا ؛ شرح کرنا ۔ (۲) غلط معنی پرونا ؛ بیجا تاویل کرنا ۔

Gloss : (v) ظاہری چمک دمک پیدا کرنا ؛ ملمع کرنا ؛ لیپ پوت کرنا ۔

Glossal : (a) [Gr.'glossa'+-al.] زبان کا ؛ زبان سے متعلق ؛ لسانی ۔

Glossanthrax : (n) [Gr.'glossa'+anthrax.] گھوڑوں اور مویشیوں کی زبان اور منہ کی ایک بیماری ۔

Glossarial : (a) فرہنگی ؛ فرہنگ کے متعلق ۔

Glossarian/Glossarist : (n) فرہنگ نگار ؛ فرہنگ لکھنے والا ۔

Glossary : (n) [L.'glossarium'.] کسی کتاب کے دقیق الفاظ، مصطلحات وغیرہ کی فہرست اوران کی تشریح ؛ فرہنگ ؛ حاشیہ ؛ شرح ؛ (تاریخ) تصریحات ۔

Glossator : (n) [med. L.'glossator'.] شارح ؛ خصوصاً قرون وسطیٰ کے کلیسائی اور ملکی قوانین کا شارح ۔

Glosser : (n) دیکھو Glossator

Glosser : (n) ملمع کرنے والا ؛ ظاہری چمک دمک پیدا کرنے والا ۔

Glossic : (a&n) [Gr.'glossa'+-ic.] املا کا ایک صوتی طریقہ ۔

Glossist : (n) شارح ؛ مبصر ۔

Glossitis/Glottitis : (n) ورم زبان ۔

Glosso-/Gloss : [Gr.'glosso'.] جزو ترکیبی بمعنی "زبان" ۔

Gloss (o)-epiglottic/-epiglottid/-epiglottidean : (a) زبان اور لسان المزمار سے متعلق ۔

Glossograph : (n) [Gr.'glossographos'.] (۱) حرکت زبان نگار ۔ (۲) شارح ۔

Glossographer/Glottographer : (n) شارح ۔

Glossographical : (a) تفسیر ؛ زبان کی تشریح سے متعلق ۔

Glossography : (n) (۱) تفسیر ؛ تشریح ؛ شرح ۔ (۲) زبان کی تشریح ۔ (۳) زبانوں کی تعریف یا اصناف بندی ۔

Glossohyal : (a) زبان اور عظم لامی سے متعلق ؛ (حیوانیات) لسانی لامی ۔

Glossolalia/Glossolaly : (n) [mod.L.'glossolalia'.] بولنے کی ودیعت ۔

Glossolaryngeal : (a) زبان اور نرخرے سے متعلق ۔

Glossological : (a) علم زبان کا یا اس سے متعلق ؛ مصطلحات سے متعلق ۔

Glossologist : (n) ماہر مصطلاحات ۔

Glossology : (n) (۱) علم زبان ۔ (۲) مصطلحات ۔

Glossopharyngeal : (a) زبان اور حلقوم سے متعلق ۔

Glossotomy : (n) زبان شگافی ؛ لسان شگافی ۔

Glossoly : (adv.) چمکتے ہوئے ؛ چمک دمک کے ساتھ ۔

Glossoness : (n) ظاہری چمک دمک ۔

Glossy : (a) (۱) چمک دار ؛ بھڑکیلا ۔ (۲) (طب) مرضیاتی علامات سے متعلق ۔

Glost : (n) [f.Gloss.] جستے کا ملمع جو سفالی برتنوں پر لگایا جاتا ہے ۔

Glost-fireman : (n) وہ مزدور جو چمکائے ہوئے برتن کو پکانے کے تنور پر کام کرتا ہے ۔

Glost-oven : (n) چمکائے ہوئے برتن کو پکانے کا تنور ۔

Glottal : (a) فم حلق کے متعلق ؛ فم حلق میں پیدا شدہ ؛ (لسانیات) حلقی ۔

Glottal stop/-catch : (n) (لسانیات) حلقی بندیشیہ ؛ حلقی بندش ۔

Glottic : (a) [Gr.'glottikos'.] لسانی ۔

Glottic/Glottidean : (n) فم حلق سے متعلق ۔

Glottid : (a) فم حلقی سے نکالی ہوئی آواز ۔

Glottis : (n) [mod. L.'glottis'.] فم حلق ۔

Glottitis : (n) دیکھو Glossitis

Glotto- : دیکھو Glosso -

Glottologic/-al : (n) علم السنہ سے متعلق ؛ لسانیات سے متعلق ۔

Glottologist : ماہر علم السنہ ؛ لسانیات کا ماہر ۔

Glottology : (n) علم السنہ؛ لسانیات ؛ (لسانیات) علم زبان ۔

Gloucester : (n) ایک قسم کا پنیر جو گلو سسٹرشائر میں بنتا ہے ۔

Double gloucestersIure : اصلی قسم کا پنیر ۔

Single gloucestersIure : معمولی قسم کا پنیر ۔

Glove : (n) [OE.'glof'.] (۱) دستانہ ۔ (۲) مکابازی کا دستانہ ۔ (۳) (بیٹ سازی میں) لکڑی کا چکنا ٹکڑا جس سے نمدے کو چکنا کیا جاتا ہے ۔

To fit like a glove : بالکل ٹھیک یا موزوں ہونا ۔

To handle without glove : بے رحمی سے سلوک کرنا ؛ رعایت نہ کرنا ۔

To take up the glove : مقابلہ کی دعوت قبول کرنا ۔

To throw (down) the glove : مقابلہ کی دعوت دینا ۔

With gloves/-kid-/-velvet- : احتیاط کے ساتھ؛ نرمی کے ساتھ ۔

With gloves off/Without gloves : آستیں چڑھا کر ؛ زور و شور سے ؛ بے رحمی سے ۔

Glove : (v) (۱) دستانے مہیا کرنا ؛ دستانے پہننا ۔ (۲) بیس بال کی گیند کو ہاتھ سے پکڑنا ۔

Glove-finger : (n) دستانے کا حصہ جس میں انگلیاں سماتی ہیں ۔

Glove-less : (a) بے دستانے ۔

Glove-money : (n) (۱) بخشش ۔ (۲) (قانون) انعام ۔

Glove-sponge : (n) دستانے کی شکل کا اسفنج ۔

Glove-stretcher : (n) وہ آلہ جس سے دستانے کی انگلیاں چوڑی کی جاتی ہیں ۔

Glover : (n) دستانےبنانے اور بیچنےوالا ۔

Glove's stitch : (n) دستانے کا بخیہ ؛ زخموں پر لگانے کا ٹانکا ۔

Glove's suture : (n) ٹانکا (زخموں کا) ۔

Glow : (n) [f.next.] (۱) دمک ؛ سرخی ؛ تمتماہٹ ۔ (۲) جوش ؛ جذبہ ؛ حرارت ۔

Glow : (v) [OE.'glowan'.] (۱) دمکنا ؛ تمتمانا ؛ دہکنا ۔ (۲) سرخ ہونا ؛ لال ہونا ؛ جوش میں آنا ۔ (۳) چمکتی ہوئی آنکھوں سے دیکھنا ۔

Glow-beetle : (n) جگنو ؛ کرم شب تاب ۔

Glow-fly : (n) جگنو ؛ کرم شب تاب ۔

Glow-lamp : (n) بےتار کا بجلی کا لیمپ ۔

Glow-lighting : (n) بجلی کے بےتار کے لیمپ کی روشنی ۔

Glow-worm : (n) جگنو ؛ کرم شب تاب ۔

Glower : (v) (۱) قہر آلود نگاہوں سے دیکھنا ؛ گھورنا ۔ (۲) (موسم کا) تیرہ وتاریک ہونا ۔

Glower : (n) گھورنا ؛ قہر آلود نگاہوں سے دیکھنا ۔

Glowingly : (adv.) دمکتے ہوئے ؛ جوش سے ۔

Gloxinia : (n) [mod.L.] ایک امریکی پودا جس کے بڑے گھنٹی نما پھول ہوتے ہیں ۔

Gloze : (n) [OFr.'glose'.] (۱) حاشیہ ؛ شرح ۔ (۲) خوشامد ؛ دھو کا ۔

Gloze : (v)[OFr.'gloser'.] (۱) تالیف قلوب کرنا؛ تاویل کرنا ۔ (۲) بات بنانا ؛ عذرو معذرت کرنا ۔ (۳) چکنی چپڑی باتیں کرنا ؛ خوشامد کرنا ۔

Glozing : (a) خوشامد ؛ تاویل ؛ چکنی چپڑی باتیں ۔

Glucate : (n) [f.Glug (ic+-ate.] Glucic acid کا نمک ۔

Glucic : (a) [Fr.'glucique'.] انگور کے شکر پر کسی ترشے یا القلی کے عمل سے حاصل کیا ہوا ترشہ ۔

Glucina/Glucine/Glycine : [Fr.'glucine'.] گلوسینیم کا آکسائیڈ ۔

Glucinum/Glucinium : (n) گلوسینیم ؛ یاقوت کبود ۔

Glucogene : (n) گلائی کوجن ؛ نشاستہء حیوانی ۔

Glucogenic : (a) شکرزا ۔

Glucose/Glycose : (n) گلو کوز ؛ انگور کی شکر ۔

Glucosic : (a) انگور کی شکر کا ؛ شکری ۔

Glucoside : (n) گلو کوسائیڈ ؛ شکر (نباتی وحیوانی) ۔

Glue : (n) [OFr.'glu'.] (۱) سریش ؛ چپکنےوالی چیز ۔ (۲) صابن کی ابتدائی حالت کا نام ۔

Dutch or Flanders glue : اچھی قسم کا سریش ۔

Fish glue : مچھلی سریش ۔

Marine glue : ایک قسم کا لا ک دار سریش ۔

Glue : (v) سریش وغیرہ سے چپکانا یا جوڑنا ؛ زور سےبند کرنا ؛ چپکنا ؛ سٹے رہنا ۔

To glue up : ساٹنا ؛ چپکانا ۔

Glue-plant : (n) ایک قسم کی بحری گھاس ۔

Glue-pot : (n) سریش پگھلانے کا برتن ۔

Gluey : (a) چپکنے والا ؛ سریش جیسا ۔

Glueyness : (n) لسلساہٹ ۔

Gluish : (a) قدرے چپکنے والا ۔

Glum: (a) (۱) خفا خفا ؛ روٹھا روٹھا ۔ (۲) اداس ؛ افسردہ ؛ آزردہ ۔

Gumaceous : (a) نخالیہ ۔

Glumal : (a) (۱) نخالیہ ۔ (۲) نخالہ دار ۔

Glume : (n) [L.'gluma'.] (نباتیات) نخالہ ؛ بھوسی ؛ چوکر ؛ دانے کا چھلکا ۔

Glumella : (n) [L.'gluma'.] (نباتیات) نخالک ۔

Glumellula : (n) نخالک ۔

Glumly : (adv.) اداسی سے ؛ خفگی سے ۔

Glummy : (a) دیکھو Glum

Glumness : (n) اداسی ؛ خفگی ۔

Glumose/Glumous : (n) [mod. L.'glumosus'.] نخالہ دار ؛ پُرنخالہ ۔

Glump : (v) اداس ہونا ؛ افسردہ ہونا ؛ آزردہ ہونا ۔

Glump : (n) اداس ۔

Glumpish/Glumpy : (a) اداس ؛ افسردہ ؛ آزردہ ۔

Glunch : (v) اداس ہونا ؛ افسردہ نظر آنا ؛ آزردہ ہونا ۔

Glunch : (n) اداسی ؛ آزردگی ؛ افسردگی ۔

Glunch : (a) (اداس) افسردہ ؛ آزردہ ۔

Glut : (n) سیری ؛ اتنا کھانا کہ دل بھرجائے ؛ شکم پری ؛ بہتات ؛ افراط ؛ بھر مار فراوانی ۔

A glut in the market : بہتات ؛ افراط ؛ فراوانی ؛ بھرمار ۔

Glut : (n)[Var.of Cleat.] (۱) اینٹ یا ٹکڑا جس سےخانہ پری کی جائے ۔ (۲) (بحری) بادبان کے سر پر لگا ہوا کرمچ کا ٹکڑا ۔

Glut : (n) [Origin unkn.] بام مچھلی کی ایک قسم ۔

Glut : (n) [ME.'gloute, glotte,glotye'.] (۱) ٹھونسنا ؛ بہت کھلانا (جی بھر کے) ؛ خواہش پوری کرنا ۔ (۲) بہت کھلا دینا؛ حلق تک بھر دینا ۔ (۳) (منڈی کو) اشیائےتجارت سے پاٹ دینا ۔ (٤) جی بھر کے سوچنا یا دیکھنا ۔

Glut - : Gluten کا مخفف ۔

Glutaconic : (a) Gluten اور Aconitine سے حاصل کیا ہوا ۔

Glutamic/Glutaminic : (a) گلوٹین اور امیڈوجن سے حاصل کیا ہوا ۔

Glutamic acid : (n) گلوٹین اور امیڈوجن سے($C_5 H_9 NO_4$) حاصل کیا ہوا ترشہ ۔

Glutamine : دیکھو Glutamic acid

Glutaric : (a) گلوٹین اور طرطیر کے تیزاب سے حاصل کیا ہوا ۔

Glutazine : (n) سفید بلوری مرکب جو پائیریڈین سے حاصل ہوتا ہے ($C_5 H_6 No_2$) ۔

Gluteal/Glutaeal/Glutean : (a) الوری ؛ کفلی ؛ سرینی ۔

Gluteus/Glutaeus : (n) [Gr.'gloutos'.] الیہ ؛ عضلۂ سرین ۔

Gluten : (n) [Fr.'gluten'.] مادہ، لس ؛ گلوٹن ؛ چیپ دار شے ؛ ایک قسم کی چیپ دار حیوانی رطوبت ؛ چیپ دار مادہ جو آٹے میں رہتا ہے ۔

Gluten-bread : (n) ایسے آٹے کی روٹی جس میں لس زیادہ ہوتا ہے ۔

Gluten-casein/-fibrin : (n) پنیری اور لیفی مادہ جو گلوٹین میں پایا جاتا ہے ۔

Glutin/Glutine : (n) [Fr.'glutine'.] (۱) ایک قسم کا جلاٹین جو کھال، کُھر اور ہڈی سے نکلتا ہے ۔ (۲) گلوٹین کا لس دار مادہ ۔

Glutinosity : (n) [med. L.'glutinositas'.] چیپ دار ہونا ؛ لسلساہٹ ؛ لس داری ؛ چپچپاہٹ ۔

Glutinous/Glutinose : (a) چیپ دار ؛ لسلسا ؛ لس دار ۔

Glutinously : (adv.) چیپ دار شے کی طرح ۔

Glutinousness : (a) چیپ دار ہونا ؛ لسلساہٹ ۔

Glutton : (n) [OFr.'gluten'or L.'glutinosus'.] (۱) پیٹو ؛ بسیار خور ؛ کھاؤ ؛ بڑ پیٹیا ۔ (۲) نیولے کی قسم کا لیکن بڑا ؛ بسیار خور جانور ۔ (۳) بہت زیادہ برداشت کرنے یا سہنے والا ۔

Glutton : (a) پیٹو ؛ بسیار خور ؛ کھاؤ ۔

Gluttonize : (v) بسیارخوری کرنا ؛ پیٹو کی طرح کھانا ۔

Gluttonous : (a) دیکھو Glutton

Gluttonously : (adv.) بسیارخوری سے ؛ پیٹوپن سے ۔

Gluttony : (n) [OFr.'glutonie'.] بسیارخوری ؛ پیٹوپن ؛ پرخوری۔

Glyceral : (n) [Glycen (ine)+-al (Dehyde).] (کیمیا)گلیسیرین اور الڈی ہائیڈ کو گرم کرنے سےپیدا شدہ ایک مرکب ۔

Glycerate : (n) (۱) (کیمیا) گلیسرینی ترشے کا نمک ۔ (۲) گلیسرین میں کسی مادے کا محلول ۔

Glyceric : (a) گلیسرینی ؛ گلیسرین کا ؛ اس سے لیا ہوا اور اس کے متعلق ۔

Glyceride : (n) گلیسرین کا مرکب اسٹر (Ester) ۔

Glycerine/Glycerin : (n) [Fr."glycerin'.] گلیسرین ؛ ایک قسم کا میٹھا شربت جیسا رقیق جو حیوانی اور نباتاتی روغنوں سے حاصل کیا جاتا ہے اور بطور دوا کے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Glycerite : (n) (دوا سازی ) گلیسرین میں محلول دوا ۔

Glycero- : جزو ترکیبی بمعنی "گلیسرین" ۔

Glycerol : (n) گلیسرین ۔

Glycerole : (n) گلیسرین میں بنی ہوئی دوا ۔

Glycerophosphate : (n) گلیسیر وفوسفورک ایسڈ کا نمک ۔

Glycerophospheric acid : (n) گلیسرین پر گندھک کے تیزاب یا فاسفورک آین ہائیڈائیڈ کے عمل سے پیدا ہونے والا ترشہ ۔

Glyceryl/Glyceryle : (n) گلیسرین اور گلیسرائیڈ کا سہ جوہر اصلیہ ۔

Glycic : (a) دیکھو Glucic

Glycide : (n)[Glyc (Erine)+-ide.] Glycidic Ether سے ملتا ہوا ایک فرضی اصلیہ ؛ گلیسائیڈ ($C_3 H_6 O_2$) ۔

Glycidic : (a) گلیسائیڈ سے متعلق یا اس سےنکالا ہوا ۔

Glycidic ether : (n) ایک دو جوہری اثر جو گلیسائیڈ پر القلی کے عمل سے حاصل ہوتا ہے ۔

Glycin/-ine : (n) [Gr.'glykus'+-in'.] صفرہ میں پایا جانے والا بلوری مادہ ۔

Glyco - : سابقہ Glycerol یا دوسرے مادے سے ۔

Glycocholate : (n) بیل کے پتے (Ox-gall) کے ترشے کا نمک ۔

Glycocholic : (a) بیل کے پتے کا یا اس سے متعلق ۔

Glycholic acid : (n) بیل کے پتے کا اصل ترشہ ۔

Glycocin : (n) صفرہ میں پایا جانے والا بلوری مادہ ۔

Glycocoll : (n) [Glyc-+gr.'kolla'.] دیکھو Glycin

Glycogen/Glucogen : (n) نشاستہ حیوانی ؛ گلائی کوجن ۔

Glycogenesis : (n) شکر زائی ۔

Glycogenetic/Glycogenous : (a) شکر زا ۔

Glycogenic/Glucogenic : (a) دیکھو Glycogenetic

Glycogeny : دیکھو Glycogenesis

Glycol : (n) [Glyx (Erine+-ol.] (۱) ایتھلین ڈائیبرومائیڈ کے تجزیہ سے حاصل ہونے والا ؛ شریں ؛ بےرنگ ؛ بےبو اور لیسدار رقیق ۔ (۲) ایک قسم کا الکوحل ۔

Glycollate : (n) گلائی کولک ایسڈ کا نمک ۔

Glycollic/Glycolic : (a) گلائی کول دار ۔

Glycollide : (n) Glyoxel کا مرکب ہم ترکیب ($C_2 H_2 O_2$) ۔

Glycolytic : (a) [Glyco-+gr.'lytikos'.] شکر کا تجزیہ کی خاصیت رکھنےوالا ۔

Glyconic : (a) تین ٹروکی اور ایک ڈیکٹل والی ۔

Glyconic : (n) تین ٹروکی ایک ڈیکٹل والی سطر ۔

Glycosuria : (n) (طب) ذیابطیس شکری ۔

Glycosuric : (a) ذیابیطسی ۔

Glycyrrhizin : (n) [late L.'glycyrrhize'.] گلیٹھی میں پایا جانے والا گلوکوسائیڈ ۔

Glyoxal : (n) ایک سفید بے شکل ٹھوس ۔

Glyoxalic acid : (n) ایتھلک ایسڈ میں نائٹرک ایسڈ ملانے سے پایا جانے والا ترشہ ۔

Glyoxilin/Glyoxyline : (n) [f.'glyoxal(ic)+-in.] نائٹرو گلیسرین میں ڈبویا ہوا بارود پنبہ ۔

Glyph : (n) [Fr.'glyphe'.] عمودی کھانچ یا نالی ۔

Glyphic : (n) منقش نشان یا علامت ۔

Glyphic : (a) منقش ۔

Glyphograph : (n) [Back-formation from Glyohography.] ابھرواں برقی چھاپ ۔

Glyphographer : (n) ابھرواں برقی چھپائی کرنے والا ۔

Glyphographic : (a) ابھرواں برقی چھپائی کا یا اس سے متعلق ۔

Glyphography : (n) [Gr.'glyph'+ -graphi.] ابھرواں برقی چھپائی ۔

Glyptic : (a) [Fr.'glyptique or Gr.'glyptikos'.] حکا کی سے متعلق ؛ کندہ کاری سے متعلق ۔

Glyptic/-al : (n) حکاکی ؛ کندہ کاری (خصوصاً جواہرات پر) ۔

Glyptodon/-dont : (n) کندہ دندان مور خور ؛ جنوبی امریکا کا ایک چوپایہ جو اب معدوم ھے ۔

Glyptodontoid : (a) کندہ دندان مور خور سے مشابہ ۔

Glyptograph : (n) کندہ کاری ۔

Glyptographer : (n) حکاک ؛ کندہ کار ۔

Glyptographic : (a) حکاکی سے متعلق؛ کندہ کاری سے متعلق ۔

Glyptography : (n) حکاکی جواہر؛ کندہ کاری (جواہرات کی)؛ علم کندہ کاری ۔

Gmelinite : (n) [f. Prof. G. A. Gmelin+-ite.] آلومینیم ؛ کیلشیم اور سوڈیم کا آبدار سلیکیٹ ۔

Gnap : (v) [Echoic.] کاٹنا (دانت سے) ۔

Gnap : (n) نوالہ ۔

Gnar/Gnarr : (v) [Echoic.] غرانا ۔

Gnarl : (n) [Back-formation from Gnarled.] گرہ ؛ برآمدگی درخت ۔

Gnarl : (n) غراہٹ ۔

Gnarl : (v) اینٹھنا ؛ مروڑنا ؛ گرہ دار بنانا ۔

Gnarled : (a) [Var.of 'Knaral, Knurl.] بل دار؛ ناہموار ؛ گلٹی دار ؛ پیچدار ۔

Gnash : (v) [Echoic.] (۱) دانت کٹکٹانا ؛ دانت پیسنا ۔ (۲) کاٹنا ۔

Gnat : (n) [OE.'gnaett'.] مچھر ؛ پشہ ۔

Strain at gnat : صرف ادنیٰ باتوں کا خیال رکھنا ۔

Gnat-catcher : (n) ایک قسم کی امریکی چڑیا ۔

Gnat-flower : (n) ایک قسم کا پھول ۔

Gnat-snap/-snaper : (n) (۱) پشہ خور ؛ مچھر خور ۔ (۲) چھوٹے کام کرنےوالا ۔

Gnat strainer : (n) چھوٹے کاموں کو اہمیت دینےوالا ۔

Gnat worm : (n) مچھر کا پہل روپ ۔

Gnathic/Gnathal : (a) (۱) (تشریح) جبڑوں سے متعلق ؛ شدقی ، فکی ؛ لحییی ؛ جبڑوں کا ۔ (۲) (تشریح) مضغی ۔

Gnathite : (n) (حیوانیات) اعضائے دہن میں سے ایک ۔

Gnathitis : (n) (طب) ورم فک اعلیٰ ۔

Gnathopod : (n) (حیوانیات) فک پایہ ۔

Gnathopodite : (n) ['gnathos'+pod'.] دیکھو Gnathopod

Gnathostegite : (n) قشریوں کے منہ کے اوپر کا پلیٹ ۔

Gnatling : (n) (۱) چھوٹا مچھر ؛ چھوٹا پشو ۔ (۲) کوئی چھوٹی حقیر چیز یا حقیر شخص ۔

Gnatoo : (n) [polynesian.] چینی توت کے درخت کی چھال سے تیار کردہ مادہ ۔

Gnaw : (v) [OE.'gnagan'.] (۱) کترنا ۔ (۲) گھن کی طرح لگنا؛ گھلانا ؛ تحلیل کرنا ۔ (۳) سوہان روح ہونا ۔ (٤) ستانا ؛ پریشان کرنا ۔ (٥) بے چینی پیدا کرنا (پیٹ وغیرہ میں) ۔

Gnawed : (a) (نباتیات) کترا ہوا ۔

Gnawer : (n) کترنےوالا ؛ قارض ۔

Gnawing : (n) (۱) تکلیف دہ درد (خصوصاً پیٹ کا) ؛ درد شکم ۔ (۲) (جمع) بھوک کی تکلیف ۔

Gnawingly : (adv.) کترتے ہوئے ؛ تحلیل کرتے ہوئے ۔

Gnawn : (a) کترا ہوا ؛ کھایا ہوا ؛ گلا ہوا ۔

Gneiss : (n) [G.'gneiss'.] (ارضیات) پرتیلی چٹان؛ فلسپاری چٹان ؛ نائس ۔

Gneissic : (a) پرتیلی چٹان کا ۔

Gneissitic : (a) پرتیلی چٹان سا ۔

Gneissoid : (a) پرتیلی چٹان سے مشابہ ۔

Gneissose : (a) دیکھو Gneissic

Gneissose : (n) پرتیلی چٹان ۔

Gneissy : (a) دیکھو Gneissic

Gnome : (n)[Gr.'gnome'.] مقولہ ؛ ضرب المثل؛ قول ؛ کہاوت ۔

Gnome : (n) [Fr.'gnome'.] (۱) روح خاکی (زیر زمین خزانوں کی محافظ) ۔ (۲) بونا ؛ بالشتیا ۔ (۳) (امریکا) ایک قسم کی گانے والی چڑیا ۔

Gnomed : (a) بونوں سے آباد ؛ روح خاکی سے آباد ۔

Gnomic : (a) مقولے جیسا ؛ حکیمانہ مقولوں سے پُر ؛ (لسانیات) پر اقوال ۔

Gnomic aorist : (n) مضارع جو عام حقیقتوں کو بیان کرنے کےلئے استعمال کیا جائے ۔

Gnomical : (a) مقولوں جیسا ؛ مقولوں سے پُر ۔

Gnomics : (n) قدیم یونانی شعراء جن کے اشعار میں مقولے یا ضرب المثلیں ہوتی تھیں ۔

Gnomologic/-al : (a) ضرب المثل سا ۔

Gnomology : (n) [Gr.'gnomologia'.] مقولوں کا مجموعہ ۔

Gnomon : (n) [Fr.'gnomon'.] (۱) ستون لوہے کی چھڑی وغیرہ جو دھوپ گھڑی کی سوئی کا کام دے ؛ عقربہء ساعت شمسی ۔ (۲) وہ ستون جس کی مدد سے سورج کے ارتفاع، نصف النہار کا مشاہدہ کیا جائے ؛ عرض نما ۔ (۳) (ہندسہ) ایک بڑے متوازی الاضلاع کے کونے سے کوئی چھوٹا متوازی الاضلاع کاٹ لینے کےبعد جو شکل رہ جائے؛ عَلَم ۔

Gnomonic/-al : (a) دھوپ گھڑی کی سوئی سے متعلق ؛ عرض نما سے متعلق ؛ عَلَم سے متعلق ۔

Gnomonic column : (n) استوانہ ؛ ستون جس سے گھنٹوں کا پتہ چلتا ہے ۔

Gnomonic projection : (n) تظلیل عرض نما ۔

Gnomonically : (adv.) عرض نمائی کے طور پر ؛ وقت بتاتے ہوئے ۔

Gnosis : (n) [Gr.'gnosis'.] (۱) ادریت ؛ عرفان ؛ غناسطیّت ؛ عیسائیوں کے ایک فرقے کا مسلک ۔ (۲) علم روحانی ؛ باطنی علم ؛ (تاریخ) علم معرفت ۔

Gnostic : (a)[L.'gnosticus'.] (۱) علم روحانی کا؛ علم باطن کا؛ عرفانی ؛ گیانی ۔ (۲) (مزاحاً) چالاک ؛ جانکار ؛ غناسطیوں سے متعلق ۔

Gnostic/-al : (n) علم باطن رکھنے والا ؛ غناسطی ؛ قدیم زمانے کے عیسوی فرقے کے لوگ جو علم باطنی کے مدعی تھے ؛ عارف ۔

Gnostically : (adv.) علم باطن کی رو سے ۔

Gnosticism : (فلسفہ) غناسطی اصول یا عقائد ؛ غناسطیت ؛ عرفانیت ۔

Gnosticize : (v) غناسطی نقطہء نظر کی پیروی ، تبلیغ یا تشریح ۔

Gnu : (n) [Kaffir, 'ngu'.] جنوبی افریقہ کا ایک چکارہ جو بیل سے مشابہ ہوتا ھے ۔

Go : (n) (۱) جانا ۔(۲) ہمت ؛ جرأت؛ تیزی ؛ طراری ؛ جوش ۔ (۳) مشکل ؛ گڑبڑ ۔ (٤) ایک بار کوشش ۔ (۵) شراب یا کھانے کا ایک دور ۔(٦) تاش کے ایک کھیل (Cribbage) میں وہ موقع جب کھلاڑی کوئی پتہ نہ کھیل سکے ۔ (۷) فیشن ؛ رواج ۔(۸) واقعہ ۔(۹) سرگرمی (۱۰) کامیابی ۔ (۱۱) معاملہ ۔(۱۲) مقابلہ (خصوصاً مکہ بازی کا) ۔

All and quite the go : فیشن یا رواج کے مطابق ۔

Come and go : آنا جانا ؛ آمدورفت ۔

From the word go : آغاز سے ہی ۔

Great go : کیمبرج میں بی۔ اے کا آخری امتحان ۔

It's no go : کوشش بے سود ھے ۔

Little go : کیمبرج میں بی ۔اے کے نصاب کا پہلا امتحان ۔

Near go : (روز) بال بال بچنا؛ ہوتے ہوتے رہ جانا ۔

On the go : رواں ؛ حرکت میں ۔

Go : (v) [OE.'gan'.] (۱) جانا؛ روانہ ہونا ؛ سدھارنا؛ رخصت ہونا ؛ کوچ کرنا ؛ حرکت کرنا ؛ حرکت کرتے رہنا۔(۲) سفر کرنا ؛ چلنا؛ بڑھنا ؛ ترقی کرنا ۔ (۳) کسی سمت میں واقع ہونا ؛ اشارہ کرنا (خط وغیرہ کا) ۔ (٤) اتباع کرنا؛ تقلید کرنا؛ (کسی چیز کے) مطابق عمل کرنا؛ کسی چیز کی بناپر) فیصلہ کرنا ۔(۵) بھوکا، ننگا، مسلح وغیرہ)رہنا ۔(٦) حرکت میں ہونا ؛ چالو ہونا؛ چلنا۔ (۷)بجنا (گھنٹے کا) ؛ بجنا؛ بندوق وغیرہ چھوٹنا ۔ (۸) گزر جانا (وقت کا) ۔ (۹) چلنا ؛ رائج ہونا ؛ موسوم ہونا ؛ مشہور ہونا ۔ (۱۰) (دستاویز وغیرہ) مضمون ہونا ؛ مفہوم ہونا ۔ (۱۱) (شعر یا گیت میں) روانی ہونا ؛ کسی خاص سُر میں آسکنا ۔ (۱۲) (واقعات کا) نتیجہ نکلنا(اچھا یا برا) ؛ (زندگی اچھی یا بری) گزرنا ؛ بیتنا ۔ (۱۳) (انتخاب کا) نتیجہ نکلنا (موافق ؛ مخالف وغیرہ) ۔ (١٤) (کوئی خاص سیاسی مسلک یا طرزعمل) اختیارکرنا ۔ (۱۵) بکنا ۔ (١٦) (روپے کا کسی خاص چیز پر) خرچ ہونا ؛ صرف ہونا ۔ (۱۷) علاحدہ یا ترک کیاجانا ؛ منسوخ ہونا؛ کھویا جانا ۔ (۱۸) مرنا ؛ گزر جانا۔ (۱۹) بیٹھ جانا؛ ٹوٹ جانا؛ پھٹ جانا؛ رہ جانا ۔ (۲۰) کربیٹھنا (کوئی کام حماقت سے) ۔(۲۱) دینا (ضمانت) ۔(۲۲) چھیڑنا ؛ شروع کرنا (لڑائی وغیرہ) ۔ (۲۳) (معاملے کو کسی خاص حدتک) پہنچانا ؛ کسی خاص حدتک پہنچانا۔(۲٤) ڈوبنا؛ اترجانا ۔(۲۵) سمانا؛ (ایک عدد کا دوسرے کو) تقسیم کرنا ۔ (۲٦) (کسی الماری یا خانے وغیرہ کے) متعلق ہونا ۔(۲۷) دیا جانا ؛ حصہ میں آنا ۔ (۲۸) مدد دینا ؛ مل کر کسی رقم کے مساوی ہونا ۔ (۲۹) ہونا (مجنوں وغیرہ) ؛ ہونا (کسی حال میں) ۔ (۳۰) (شکار) گھوڑے پر یاگھوڑے سے شکار کرنا ۔ (۳۱) حاملہ ہونا۔ (۳۲) ہونا ۔ (۳۳) جاری رہنا ؛ کامیاب ہونا ۔ (۳٤) اپیل کرنا ۔ (۳۵) (کوئی خاص کام) کرنا ۔ (۳٦) خطرے میں ڈالنا ۔ (۳۷) لے جایا جانا۔ (۳۸) کام میں آنا ۔

As (or so) far it goes : اس حدتک ؛ اپنی حدتک ۔

As you go, as she goes : (بحری) اسی سمت ؛ اس رستے پر ۔

Go a begging : کوئی پوچھنے والا نہیں ۔

That goes without saying : (اس میں) کوئی شک نہیں ۔

To go above his ground : اونچا جانا ۔

To go all the way : (۱) پورےطورپر متفق ہونا ۔ (۲) مجامعت کرنا ۔

To go aloft, off the hoods to (the) pot : مرنا؛ انتقال ۔

To go apprentice : کام سیکھنا ۔

To go a good way/-great way/- shortway : بہت حدتک ؛ تھوڑی حدتک ۔

To go a long way : (کسی کام میں کسی چیز سے) بہت مدد لینا ۔

To go bail : ضامن ہونا ۔

To go bang/- crash/- smash/- snap : آواز ہونا ؛ ٹوٹ جانا ؛ ٹکراجانا ؛ چور ہوجانا ۔

To go by or under the name or title of : کسی نام سے مشہور ہونا ؛ معروف ہونا ۔

Governess : (n) استانی ؛ معلمہ ۔

Governess : (v) استانی کا پیشہ کرنا ۔

Governess car/-cart : (n) ایک قسم کی ہلکی دو پہیوں کی گاڑی ۔

Governing : (a) حکومت کرنے والا ؛ انتظام کرنےوالا ۔

Governing body : (n) مجلس منتظمین ؛ مجلس انتظامیہ ؛ انتظامی مجلس ۔

Governing commission : (n) انتظامیہ کمیشن ۔

Governing word : (n) (لسانیات) تابع کار لفظ ۔

Governingly : (adv.) انضباط کرتےہوئے؛ انتظام کرتےہوئے ۔

Government : (n)[OFr.'governement'.] (۱) حکومت ؛ حکمرانی ؛ انتظام ؛ نظم و نسق ؛ سیاست ۔ (۲) طرز حکومت ؛ نظام حکومت ۔ (۳) صوبہ ؛ صوبہ دار یا گورنر کے ماتحت علاقہ ۔ (٤) وہ جماعت جس کے ہاتھ میں ملک کی حکومت ہو؛ حکومت؛ مجلس وزرا ؛ گورنمنٹ ؛ سرکار ۔ (٥) (صرف) علاقہ مفعول ۔

Constitutional government : دستوری حکومت ؛ آئینی حکومت ۔

Federal government : وفاقی حکومت ۔

Parliamentary government : نمائندہ حکومت ۔ نیابتی حکومت ۔

Unitary government : وحدانی حکومت ۔

Government house : (n) گورنر کے رہنے کا سرکاری مکان ؛ گورنمنٹ ہاؤس ۔

Government-in exile : (n) (۱) حکومت جو جلاوطنی میں قائم کی جائے ؛ (تاریخ) بےوطن حکومت ۔

Government-man : (n) (۱) سرکاری افسر ۔ (۲) (آسٹریلیا) قیدی ۔

Government paper : (n) سرکاری تمسک ؛ ہنڈی ۔

Government securities : (n) (۱) دیکھو Government paper ۔ (۲) (عامیانہ) بیڑی (پاؤں کی) ۔

Government valve : (n) حفاظتی صمام ؛ خود کشا صمام ۔

Governmental : (a) سرکاری ۔

Governmentally : (adv.) سرکاری طور پر ۔

Governor : (n) [AFr.'governour'.] حاکم ؛ صوبہ دار ؛ عامل ۔ (۲) کسی اسکول یا کالج کاافسراعلیٰ یا اس کی مجلس انتظامیہ کارکن ۔ (۳) قلعہ دار؛ قلعے کی فوج کا سپہ سالار ۔ (٤) (عامیانہ) آجر؛ جناب ؛ حضور؛ آقا ؛ والی ؛ باپ ۔ (٥) عامل پرزہ ؛ نظماً؛ آلہ ؛ (مشین کا) وہ پرزہ جس سے مشین میں گیس وغیرہ پہنچتی ہے ۔ (٦) ایک قسم کی مچھلی کا چارہ ۔

Governor-general : (n) صوبہ دار اعلیٰ ؛ گورنر جنرل ۔

Governor-generalship : (n) صوبہ دار اعلیٰ کا عہدہ ۔

Governorship : (n) صوبہ داری ۔

Gowan : (n)[probabely alteration of ME.'gollan'.] گل مروارید اور اسی قسم کے دوسرے پھول ۔

Gowaned/Gowany : (a) گل مروارید سے بھرا ہوا ۔

Gowdie : (n) [Local pronunciation of Goldy.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Gowk : (n) [ON.'gaukr'.] (۱) کوئل ۔ (۲) بیوقوف ؛ احمق ؛ گھامڑ ؛ ضیف العقل آدمی ۔

Gowk-storm : (n) مختصر طوفان ؛ تھوڑی دیر رہنے والا طوفان یا مصیبت ۔

Gowl : (v) [ON.'gaula'.] چیخنا ؛ چلانا ؛ شوروغل مچانا ۔

Gowl : (n) چیخنا؛ چلانا ؛ شوروغل ۔

Gown : (n) [OFr.'goune'.] (۱) ڈھیلا ڈھالا جامہ خصوصاً عورتوں کا ؛ فراک کوٹ ۔ (۲) قدیم روسیوں کا چوغہ ؛ گون ۔ (۳) وہ خاص قسم کا چوغہ جو وکلا ، یونیورسٹی کے اراکین ؛ پادری وغیرہ پہنتے ہیں ۔ (٤) اراکین جامعہ ۔

Town and gown : کیمبرج اور آکسفورڈ کے عام باشندے اور وہاں کی یونیورسٹی کے اراکین ۔

Gown : (v) گون پہننا یا پہنانا ۔

Gown-boy : (n) مدرسہء اوقاف کا طالب علم ۔

Gowned : (a) چوغہ پہنے ہوئے ؛ گون پہنے ہوئے ۔

Gowned-war : (n) وکلا کی جنگ (عدالت میں) ۔

Gownsman/Gownman : (n) (۱) غیرفوجی ۔ (۲)وکیل ؛ پادری ؛ رکن جامعہ ۔

Gowpen : (n) [ME.'gaupyne'.] بقدرکف دو دست ؛ چلّو ؛ (دونوں ہتھیلیوں کو ملاکر) ۔

Gowpenful : (n) دو چلّو بھر ۔

Goy/Goi : (n) [Yiddis.'goy'.] (۱) غیر یہودی ۔ (۲) یہودی جو مذہب کو نہیں مانتا۔

Goyle : (n) [Origin unkn.] تنگ گھاٹی ؛ درہ ۔

Gozzard : (n) [OE.'goshierde'.] بطوں کی نگرانی کرنے والا ۔

Graafian : (a) [f.R.de. Graaf, a Dutch anatomist'.] (تشریح) کیسہ ؛ بیض دان ۔

Grab : (n) [Arab. 'gurab'.] ایک قسم کی دو مستولی کشتی ۔

Grab : (n) [f.Grab (v).] (۱) جھپٹا ؛ جھپٹنے کی کوشش ؛ گرفت ؛ غصب ؛ لوٹ مار ؛ دست درازی ۔ (۲) (مشین) پکڑنے کا ایک اوزار ؛ پکڑنی ۔ (۳) بچوں کا تاش کا ایک کھیل ۔

Grab : (v) [MDu.'grabben'.] (۱) اچک لینا ؛ جھپٹ لینا ؛ چھین لینا ؛ جلدی سے پکڑ لینا ۔ (۲) لوٹنا ؛ غصب کرنا ؛ زبردستی چھین لینا ۔ (۳) گرفتار کرنا؛ پکڑ لینا ۔ (٤) جھپٹا مارنا ۔

Garb-bag : (n) تھیلا جس میں بہت سی چیزیں رہتی ہیں اور مقررہ فیس دےکر اس میں سے کوئی چیز نکالی جاسکتی ہے ۔

Grab-game : (n) ایک قسم کی چوری ۔

Grabber : (n) چھیننے والا ۔

Land grabber : افتادہ زمین پر قبضہ کرنے والا ۔

Grabble : (v) [LG.[grabbeln'.] (۱) ٹٹولنا ۔ (۲) چاروں ہاتھ پاؤں کے بل چلنا ۔ (۳) پکڑنا ۔

Grabby : (n) [Origin unkn.] پیادہ سپاہی ۔

Grace : (n) [OFr.'grace'.] (۱) ادا ؛ آن ؛ دلربائی ؛ رعنائی ؛ سجیلاپن؛لطافت؛ خوبی ؛ حُسن ؛ خوبصورتی؛ شائستگی ؛ سنجیدگی ؛ متانت ۔ (۲) اُسلوب ؛ طرز ؛ انداز ۔ (۳) خوبی ؛ کمال ؛ زیب ؛ زینت ؛ آرائش ؛ زیور ۔ (٤) (موسیقی) زائد سر جو محض خوبصورتی کےلئے بجایا جائے ۔ (٥) نوازش ؛ لطف ؛ کرم ؛ نظر عنایت ۔ (٦) رعایت ۔ (۷) انعام ؛ عطیہ ؛ احسان ۔ (۸) (یونیورسٹی) کالج وغیرہ کی اجازت ڈگری حاصل کرنے کےلئے ؛ ضوابط سے استثنا ۔ (۹) (مذہب) خدا کا فضل و کرم جو انسان کو بے استحقاق نصیب ہوتا ہے ؛ توفیق یا تائید الٰہی خدا داد فطانت ۔ (۱۰) مہلت (جو از راہ عنایت دی جائے) ۔ (۱۱) رحم ؛ عفو ۔ (۱۲) مختصر دعائے شکر جو کھانے کے پہلے اور بعد پڑھی جاتی ہے ؛ دعائے طعام ۔ (۱۳) (اساطیر) حسن کی دیوی ۔ (۱٤) ایک قسم کا کھیل (The graces) ۔ (۱٥) ایک تکریمی خطاب ۔

Act of grace : عام معافی ۔

A person's good grace : نظر عنایت اور اچھی رائے ۔

By the grace of God : بفضل خدا (شاہی خطابات سے پہلے آتا ہے) ۔

Day of grace : مہلت ؛ ندامت ۔

Doctrines of grace : انتخاب اور تقدیر کا کالوینی عقیدہ ۔

Efficacious grace : کارگر فضل ۔

Expectatvie grace : پوپ یا بادشاہ کا حکم جس سے کوئی فائدہ مقصود ہو ۔

Prevenient grace : توفیق ندامت ؛ توفیق توبہ ؛ توفیق الٰہی جس کی وجہ سےانسان استغفار پر مائل ہوتا ہے ۔

Time of grace : وہ مدت جس میں شکار کی اجازت نہیں ہوتی ۔

To fallfrom grace : گناہ میں مبتلا ہونا ۔

To have the grace : مہربانی کرنا ۔

Year of grace : (۱) سنہ عیسوی ۔ (۲)رعایتی مہلت ۔

Grace : (v) (۱) زیب دینا ؛ چار چاند لگانا ؛ سنوارنا ؛ سجانا ؛ آراستہ کرنا؛ زیب بخشنا ۔ (۲) عزت

بخشنا؛ سرفراز کرنا؛ زینت بخشنا ۔(۳) زیب دینا ؛ شایان ہونا ۔ (٤) "your grace" کہہ کر مخاطب کرنا ۔(۵) اضافہ کرنا ۔

Grace-cup : (n) (۱) شراب کا پیالہ جس کا دور دعائے طعام کے بعد ہوتا ہے ۔ (۲) رخصتی جام ۔

Grace-mark : (n) (فلسفہ ونفسیات) رعایتی نمبر ؛ رعایتی نشانات ۔

Grace of justification : کفارہٴ مسیح یا قبول دعا کی بنا پر (کسی شخص) کے گناہوں سے پاک ہونے کا اعلان ۔

Graced : (a) (۱) آراستہ ؛ مزین ۔(۲) عنایت کردہ ۔

Graceful : (a) حسین ؛ خوبصورت ؛ طرح دار ؛ دلربا ؛ سجیلا ؛ لطیف ؛ عشوہ طراز ؛ خوش اُسلوب ۔

Gracefully : (adv.) خوش اُسلوبی سے ؛ دلبری سے ؛ سلیقے سے ۔

Gracefulness : (n) لطافت ؛ خوش اُسلوبی ؛ دلربائی ۔

Graceless : (a) (۱) کم بخت ؛ بدبخت ؛ بدنصیب ؛ مردود ؛ ناشدنی ۔ (۲) بےشرم ؛ بے حیا ۔ (۳) بھدا ؛ بے سلیقہ ؛ بد ذوق ؛ پھوہڑ ۔(٤) لطافت سے خالی ؛ محروم ۔

Gracelessly : (adv.) بےحیائی سے؛ بےشرمی سے ؛ بےڈھنگے پن سے ؛ بدسلیقگی سے ؛ بھدے پن سے ۔

Gracelessness : (n) بےحیائی ؛ بےشرمی ؛ کم نصیبی ؛ کم بختی ۔

Gracile : (a) [L.'gracilis'.] دبلا ؛ پتلا ؛ نازک ۔

Gracility : (n) (۱) دبلا پن ؛ نزاکت ۔(۲) سادگیٴ بیان ؛ فصاحت ۔

Graciosity : (n) [Fr.'graciensete'.] مہربانی ؛ عنایت ؛ شفقت ؛ تواضع ۔

Gracioso : (n) [Sp.] ہسپانوی کا میڈی کا مسخرہ ۔

Gracious : (a) [OFr.'gracious'.] (۱) خوشگوار ؛ پسندیدہ ؛ خوب ؛ خوشنما ؛ دلفریب ۔(۲) مہربان ؛ خوش خلق؛ کریم النفس ۔(۳) شفیق؛ متواضع؛ منکسر المزاج ؛ شفقت آمیز؛ منکسرانہ ۔ (٤) رحیم ؛ کریم(خدا) ۔(۵) خدا ؛ خدایا ۔

Gracious/Good-/-me : ۔ ارے ؛ اف (اظہار تعجب کےلئے)

Graciously : (adv.) مہربانی سے ؛ رحم وعنایت سے ؛ تواضع سے شفقت سے ۔

Graciousness : (n) دیکھو Graciosity

Grackle : (n) [Anglicized f.'Gracula'generic name.] (۱) کوے کی طرح مختلف پرندوں کےنام ۔(۲) (ماہی گیری) مصنوعی چارہ ۔

Gradate : (v)[Back - formation f. Gradation.] (۱) غیرمحسوس طریقے سےایک رنگ سے دوسرے رنگ پرلے آنا۔ (۲) درجوں یا مراتب کے لحاظ سے ترتیب دینا؛ درجہ واریا سلسلہ وارترتیب دینا۔ (۳) (کیمیا) کسی مخصوص ارتکاز پرلانا۔

Gradatim : (adv.) [L.'gradatim'.] بتدریج ۔

Gradation : (n) [L.'gradatio'.] (۱) مدارج ارتقاء ؛ ترقی کا کوئی درجہ ۔ (۲) سلسلہٴ تدریج ؛ مراتب ؛ مدارج ۔(۳) مراتب یا مدارج کے لحاظ سے ترتیب ۔ (٤) ( رنگ ، سُر وغیرہ کا ) غیر محسوس اور تدریجی تغیر ۔ (۵) (لسانیات) تصریف میں حروف کا سلسلہ وار تغیر ؛ تعلیل ۔ (٦) تدریجی ڈھلان بنانا۔(۷)(لسانیات) تدریج ؛ (جغرافیہ) سطح کاری۔

Qualitative gradation : (n) کیفیتی تدریج ۔

Quantitative gradation : کمیتی تدریج ۔

Gradational : (a) تدریجی (ترتیب ، تغیر وغیرہ)

Gradationally : (adv.) تدریجی لحاظ سے ۔

Gradatory : (n) زینے ۔

Gradatory : (a) (حیوانیات) تصاعُدی ۔

Grade : (n) [L.'gradus'.] (۱) پایہ ؛ درجہ ؛ رتبہ ؛ مرتبہ ۔ (۲) (مویشی) ادنیٰ نسل اور اعلیٰ نسل کے میل سے جو قسم پیدا ہوتی ہے؛ مخلوط نسل ؛ اوسط نسل ۔(۳) (حیوانیات) وہ جانور جو نشو و نما کے کسی دورمیں اصل مورث سے بعض خصوصیتوں میں مختلف ہوتےہیں ۔(٤) ڈھال؛ ڈھلان ؛ اتارچڑھاؤ کی شرح ۔ (۵) (لسانیات) سلسلہٴ تعلیل میں شمار ۔ (٦) (امریکا) (کا) سڑک کا ایک حصہ ۔ (۷) (جمع میں The کے

(۲) پتھر کی ایک بینچ جو قربان گاہ کے پیچھے دیوار میں پیوست ہوتی ہے ۔

**Gradine : (n) [Fr.'gradine'.]** سنگ تراشوں کی دندانے دار چھینی ۔

**Grading : (n)** (۱) درجہ بندی ۔ (۲) مناسب ڈھال سازی (سڑکوں کی) ۔

**Gradino : (n) [It.]** (۱) دندانے دار چھینی ۔ (۲) قربان گاہ کی بنچ کو سمانے کی تصویر یا مجسمہ ۔

**Gradual : (n) [med. L. 'graduale'.]** (۱) وہ بول جو گرجے میں عشائےربانی کے وقت تلاوت انجیل کے دوران گائے جاتے ہیں ۔ (۲) ایسے بول کی کتاب ۔

**Gradual : (a) [med. L.'gradualis'.]** تدریجی ۔

**Gradual psalm : (n)** تدریجی مناجاتیں ۱۲۰سے۱۳٤تک ۔

**Gradualism : (n)** تہلیلیت ۔

**Graduality : (n)** تدریج : حالت تدریجی ۔

**Gradually : (adv.)** رفتہ رفتہ ؛ آہستہ آہستہ ؛ بتدریج ؛ تدریجاً ۔

**Gradualness : (n)** تدریج ۔

**Graduate : (n) [med.L.'graduatus'.]** (۱) فاضل ؛ سند یافتہ ۔ (۲) عطار کا وہ گلاس جس سےرقیق دوائیں ناپتے ہیں ؛ دوا پیما ؛ وہ مقدار جو اس گلاس میں آتی ہے ؛ دوا پیما بھر ۔

**Graduate : (v)** (۱) ڈگری لینا ؛ سند حاصل کرنا ؛ سند دینا ؛ ڈگری دینا ۔ (۲) درجےمقرر کرنا ؛ درجوں میں تقسیم کرنا ؛ درجے وار کرنا ؛ حصوں میں تقسیم کرنا ۔ (۳) مدارج کے لحاظ سےترتیب دینا ؛ شرح آمدنی کے لحاظ سے ٹیکس تجویز کرنا ۔ (٤) آہستہ آہستہ تبدیل ہونا (ایک حالت سے دوسری حالت میں) ۔ (۵) (محلول) کو تبخیر کے ذریعہ سے قوی یا گاڑھا کرنا ۔

**Graduated : (a)** (۱) سند یافتہ ۔ (۲) درجہ بند ؛ درجہ وار۔ (۳) (پرندے کی دم کے بارے میں) گاؤ دم ۔

**Graduateship : (n)** سند یافتگی ۔

**Graduation : (n)** درجہ بندی ؛ درجہ بندی کا طرز ؛ خطوط ارض البلد اورطول البلد وغیرہ ؛ تدریج ؛ سند لینا؛ تکمیل۔

ساتھ) ابتدائی اسکول ۔ (۸) کپڑوں کےنمونوں کے سلسلے میں سے ایک ۔

**At grade :** ایک ہی سطح پر ۔

**Over grade :** اونچی سطح پر ۔

**To make grade :** کامیاب ہونا ۔

**Under grade :** نیچی سطح پر ۔

**Grade : (v)** (۱) قسم وار تقسیم کرنا ۔ (۲) سمونا ؛ ملانا ۔ (۳) ایسے رنگ دینا کہ ان کا تغیر تدریجی اور غیر محسوس ہو ۔ (٤) ڈھلان کم کرنا ؛ نشیب و فراز کم کرنا ۔ (۵) اچھی نسل لینا ؛ اعلیٰ نسل کے ساتھ ادنیٰ نسل کو ملا کر اوسط درجہ کی نسل حاصل کرنا ۔ (٦) (صرف) تعلیل سے بدلنا ۔ (۷) زینہ بنانا ۔

**Grade-crossing : (n)** ریل چوپڑ (جو ایک ہی سطح پر متقاطع ہو ۔

**Grade-school/Grade School : (n)** درجہ وار اسکول ۔

**Graded : (a)** (۱) زینہ نما ۔ (۲) درجہ وار ۔ (۳) ڈھلان کم کیا ہوا ۔ (٤) اچھی نسل سے ملایا ہوا ۔

**Gradely : (a) [ME.'grayedly'.]** (۱) اعلیٰ درجے کا؛پورا؛ کامل ۔ (۲) حسین ؛ خوبصورت ۔ (۳) سچا ؛ حقیقی ؛ مناسب ۔

**Gradely : (adv.)** احتیاط سے ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ مناسب طورپر ؛ واقعی طورپر ؛ حقیقتاً ؛ اچھی طرح ۔

**Grader : (n)** درجہ ساز ۔

**Gradient : (n)[L.'gradient-'.]** (۱) ڈھلان کی مقدار ؛ اتارچڑھاؤ کی شرح ۔ (۲) ایک خطے سے دوسرے خطے میں جانے پر مقیاس الحرارت کا اتار چڑھاؤ ۔ (۳) مقداروں کے سلسلے کاناطق تکملی تفاعل ۔

**Gradient : (a)** (۱) (جانور) چلتا پھرتا ۔ (۲) متناسب اتار چڑھاؤ والی (ریل کی پٹری وغیرہ) ۔

**Pressure gradient :** (جغرافیہ) شرح دباؤ ۔

**Slope gradient :** (جغرافیہ، ارضیات) شرح ڈھال ۔

**Gradin/Gradine : (n) [It.'gradino'.]** (۱) نیچی سیڑھیوں میں سے ایک ؛ سیڑھی ؛ نشستوں کی ایک قطار ۔

Graduator : (n) سند لینے والا ؛ درجہ بندی کرنے والا ۔

Gradus : (n) [Short for 'Gradus ad Parnassum'.] لاطینی عروض کا لغت ؛ قاموس عروض ۔

Graecism/Grecism : (n) [Fr.'grecisme'.] (۱) یونانی محاورہ خصوصاً اس کی نقل دوسری زبانوں میں ۔ (۲) یونانی جذبات ، خیالات ، طرز تحریر وغیرہ اور ان کا تتبع ۔

Graecize/Grecize : (v) (۱) یونانی رنگ میں رنگنا ؛ یونانی قالب میں ڈھالنا ۔ (۲) یونانیوں کا اتباع کرنا؛ یونانی بننا ؛ یونانیوں کا کلمہ پڑھنا ۔

Graeco-/Greco- : سابقہ بمعنی یونانی ۔

Graecomania : (n) یونانی چیزوں یا یونانیت کا خبط ۔

Graecomaniac : (a) یونانی چیزوں یا یونانیت کا خبط رکھنے والا ۔

Graecophil : (n) یونان دوست ۔

Graf : (n) [G.] دیکھو Count/Earl

Graff : (n) [OFr.'grafe, grefe'.] قلم ؛ پیوند ۔

Graff : (n) [MDu. 'grave'.] خندق ۔

Graff : (n) (۱) سوارہ ؛ خاک نائے : زمین کی وہ گہرائی جو ایک بار پھاوڑا چلا کر کھودی جائے ۔ (۲) کدالی (جس سے نالی بناتے ہیں) ۔

Graff : (v) (۱) قلم لگانا ؛ پیوند لگانا ۔ (۲) متحد کردینا ؛ ایک ذات کر دینا ۔

Graffage : (n) جنگلا جو خندقوں کے اتصال کی جگہ پر لگا یا جائے ۔

Graffito : (n) [It.'graffito'.] دیوار کے نقوش یا کتبے خصوصاً وہ جو پرانے زمانے کے کھنڈروں میں نظر آتے ہیں ؛ استرکاری پر کھدائی کا کام جس میں اندر کی رنگ برنگی سطح نظر آتی ھے؛ (تاریخ) گچ کاری ۔

Graft : (n) [alternation of Graff.] (۱)پیوند ؛ قلم ۔ (۲) (جراحی) وہ نسیج جو ایک جگہ سے کاٹ کر دوسری جگہ لگادی جائے؛ اس طرح پیوندلگانے کا عمل؛ جلدی پیوند ۔ (۳) پیوندلگانا ؛ پیوندلگانے کی جگہ ۔

Graft : (n) (۱) زمین کی وہ گہرائی جو ایک بار پھاوڑا چلاکر کھودی جائے ۔ (۲) کدال کی ایک قسم جس سےنالی بنائی جاتی ھے ۔

Graft : (n) [Origin unkn.] ناجائز فائدہ جو سیاسی معاملات یا بلدیے کے انتظام میں حاصل کیا جائے؛ سیاسی یا بلدی یافت ؛ (سماجیات) رشوت ۔

Graft : (n) خندق ۔

Graft : (n) کام ؛ پیشہ ۔

Graft : (v) (۱) قلم لگانا ؛ پیوند لگانا ۔(۲) (استعارةً) متحد کردینا ؛ ایک ذات کر دینا ۔(۳) زندہ جسم کی ایک مقام کی نسیج کو دوسری جگہ جوڑ دینا ۔ (٤) (بحری) سُتلی کی جالی بنا کر حلقہ دار چٹخنی پر منڈھ دینا ۔

Graft : (v) سیاست وغیرہ سے ناجائز فائدہ اٹھانا ۔

Graft-hybrid : (n) پیوندی ۔

Graft-hybridism/-hybridization : (n) پیوند کاری ۔

Graftage : (n) (۱) ناجائز فائدہ (سیاست وغیرہ میں) ۔ (۲) پیوند کاری ۔

Grafter : (n) سیاست وغیرہ سےناجائز فائدہ اٹھانے والا ۔

Grafter : (n) (۱) پیوند کار ؛ قلم لگانے والا ۔(۲) (پیوند کاری کا) دستی آرا ۔

Grafting : (n) (سیاست وغیرہ میں) ناجائز فائدہ ۔

Grafting : (n) (۱) پیوند کاری ؛ تقلیب ۔(۲) (بحری) ستلی کی جالی بناکر حلقہ دارچٹخنی پرمنڈھ دینا ۔ (۳) (جراحی) پیوندکاری ۔ (٤) (نجاری) چوب کاری ۔(۵) موزے میں پاؤں کا حصہ بُننا۔

Grafting clay/-wax : (n) قلم یا پیوند لگانے کا مسالہ ۔

Grager/Greger/Gregger/Grogger : (n) ٹیٹری ؛ ایک قسم کا جھنجھنا ۔

Grahamism : (n) سلوسٹر گراہم (Sylvester Graham) کا پیرو ۔

Grahamite: (n) [f. Graham+-ism.] گوشت خواری سے پرہیز جس کی تلقین سلوسٹر گراہم نے کی تھی ۔

**Grail : (n) [ME.'grael'.]** (۱) وہ بول جو عشائےربانی کے وقت تلاوت انجیل کے دوران گائے جاتے ہیں ۔ (۲) ایسے بول کی کتاب ۔

**Grail : (n)[OFr.'graal,grael, greel'.]** (۱) وہ طشت جو مسیح نے عشائے آخری میں استعمال کیا تھا ۔ (۲) اعلیٰ مقصود ۔

**Grail : (n) [perhaps contraction of Gravel.]** کنکری ؛ سنگ ریزہ ۔

**Grail : (n) [Fr.'grele'.]** کنگھی بنانےوالوں کا سوہن یاریتی ۔

**Grain : (n) [OFr.'grain, grein' & graine'.]** (۱) دانہ (غلےوغیرہ کا) حبہ ۔ (۲) اناج ؛ غلہ ؛ خوشے کا ایک دانہ ۔ (۳) مغربی افریقہ کے ایک درخت کے ڈوڈے جو گرم مسالے اور دوا کےطور پر استعمال ہوتے ہیں ۔ (٤) فضلہ جو جوکی شراب بنانے کے بعد بچ جاتا ھے ۔ (٥) ذرہ (ریت، نمک یا سونے وغیرہ کا) ۔ (٦) نصف رتی کےمساوی ایک وزن ؛ نہایت خفیف مقدار۔ (۷) قرمز (کرم دانہ) یا ان سے نکلا ہوا سرخ رنگ ۔ (۸) وہ خطوط جو کوئلے، پتھر وغیرہ کے پرتوں کو جدا کرتے ہیں ۔ (۹) دانہ دار ہونا۔ (۱۰) اندرونی ساخت؛ ذرات کی ترتیب ۔ (۱۱) لکڑی کی اندرونی دھاریاں ۔ (۱۲) (مجازاً) طبیعت؛ مزاج؛ میلان ؛ طبع ؛ فطرت ؛ سرشت ۔ (۱۳) چرمی ثالیل ۔ (۱٤) چمڑے کو دانہ دار بنانے کا مسالا ۔

Against (or contrary to) the grain : طبیعت کےخلاف ؛ ضمیر کے خلاف ۔

Dyed in grain/In grain : (۱) گہرے سرخ یا قرمزی رنگ میں رنگا ہوا ۔ (۲) بالکل ؛ نرا (احمق) ۔

Fine grain : باریک ریشہ ۔

With a grain of salt : احتیاطاً ۔

**Grain : (n) [ON.'grein'.]** (۱) وادی کی شاخ ۔ (۲) (جمع)مچھلی مارنے کا دوشاخہ برچھا ۔

**Grain : (v)** (۱) دانہ دار بنانا ۔ (۲) قرمزی رنگ میں رنگنا؛ پکّارنگنا ۔ (۳) دانہ دار سطح بنانا؛ کیمُخت بنانا ۔ (٤) کھال کو بالوں سے صاف کرنا ۔ (٥) لکڑی یا سنگ مرمر کی اندرونی دھاریوں جیسےنقوش بنانا ۔ (٦) (شراب سازی) فضلہ صاف کرنا ۔

**Grain : (v)** دو شاخہ برچھے سے (مچھلی کا) شکار کرنا ۔

**Grain : (v)** گلا گھونٹنا ۔

**Grain alcohol : (n)** ایتھل الکوحل ۔

**Grain-colour : (n)** (۱) قرمزی رنگ ؛ گہرا رنگ ۔ (۲) قرمزی رنگ میں رنگا ہوا کپڑا ۔

**Grain-cut : (a)** آڑی کٹی ہوئی (لکڑی) ۔

**Grain-founder : (n)** مویشیوں کی ایک بیماری جس میں معدہ پھیل جاتا ھے ۔

**Grain-gold : (n)** دانہ دار سونا ۔

**Grain intoxication : (n)** پھپھوندی زدہ غلہ سے پیدا ہونےوالا خمار ۔

**Grain-leather : (n)** کیمُخت کا چمڑا ۔

**Grain-moth : (n)** پروانہ جس کا پہل روپ اناج کو گودام میں نقصان پہنچاتا ھے ۔

**Grain-poisoning : (n)** دیکھو Grain-intoxication

**Grain-process : (n)** (فوٹو گرافی) پلیٹ کو دانہ دار بنانے کا عمل ۔

**Grain-sick : (a)** دیکھو Grain founder

**Grain-side : (n)** (کھال کا) وہ کھردرا رخ جدھر کمانے سے پہلے بال ہوتے ہیں ۔

**Grain-soap : (n)** ٹھوس صابن ۔

**Grain-tin : (n)** خالص ٹین ۔

**Grain-tree : (n)** (نقابت) ایک خیالی درخت جس میں قرمز دانے ہوتے ہیں ۔

**Grain-weavil** کیڑا جو گودام میں رکھے غلے کو نقصان پہنچاتا ھے ۔

**Grain-whisky : (n)** جو دانہ سے بنی ہوئی وہسکی ۔

**Grainage : (n)** گھوڑے کے پاؤں کا خارپشتی گومڑ ۔

**Grained : (a)** (۱) قرمزی ۔ (۲) دانہ دار ۔ (۳) کیمخت (چمڑا) ۔ (٤) لکڑی یا سنگ مرمر کی اندرونی دھاریوں کے سے نقوش بنایا ہوا ۔

Grained : (a) (۱) دانہ دار ۔ (۲) (نباتیات) گومڑی دار ۔

Grained : (a) دوشاخہ ۔

Grainer : (n) (۱) دانہ داربنانے والا ۔ (۲) مسالا جو چمڑے میں لگایا جاتا ھے ۔ (۳) چمڑا صاف کرنے کا آلہ ۔ (٤) لکڑی یا سنگ مرمر کی اندرونی ساخت کے سے نقوش بنانے والا یا اس کا آلہ ۔ (۵) نمک بنانے کا برتن ۔

Graining : (n) (۱) لکڑی یا سنگ مرمر کی اندرونی ساخت کے سےنقوش بنانا ۔ (۲) (سکّوں کا) دانے دار بیرونی حاشیہ ۔

Graining : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی چھوٹی مچھلی ۔

Graining comb : (n) خانہ مصوروں کا شانہ نما آلہ ۔

Grainless : (a) جس میں دانہ نہ ہو یا جو دانہ دار نہ ہو ؛ چکنا ۔

Grainy : (a) (۱) دانہ نما ۔ (۲) دانہ دار ۔

Graip : (n) [ON.'greip'.] تین یا چار شاخوں والا کانٹا جس سے گوبر اٹھاتے ہیں ۔

Graith : (n) [ON.'greide'.] (۱) سامان ۔ (۲) لگام ۔ (۳) اوزار ؛ ترکیب ؛ آلہ ۔ (٤) مواد ۔

In graith : کام کا ؛ فوراً ۔

Out of graith : بیکار ؛ ٹوٹا ھوا ۔

Grakle : دیکھو Grackle

Grallatorial : (a)[mod. L.'grallatorius'.] طولّی ؛ لم ڈھینگ کی قسم کا (پرند) ۔

Grallatory : (a) طولّی سے متعلق ۔

Gralloch : (n) [Gael. 'grealack'.] مردہ ہرن کے پیٹ کی آلائش (احشا وغیرہ) ۔

Gralloch : (v) ہرن وغیرہ کا پیٹ چیر کر آلائش نکالنا ۔

Gram : (n) [pg.'grao'.] چنا؛ نخود ؛ (بونٹ) ؛ گھوڑے کا دانہ ۔

Gram : (n) (۱) گرام ۔ (۲) دیکھو Gramme ۔

-gram : (لاحقہ) دوسرے لفظوں کے ساتھ ملاکر اسمائے مرکب بناتا ھے ۔

Grama/Gramma : (n) [Sp.'grama'.] گندم گیاہ ؛ گراما ؛ ایک قسم کی چارے کی گھاس جو ریاستہائے امریکا کے بعض حصوں میں پائی جاتی ھے ۔

Gramarye : (n) [AFr.'gramarie'.] (قدیم) سحر ؛ جادو ۔

Gramash : (n) دیکھو Gamash

Gramercy : (interj.) [OFr.'grant merci'.] (قدیم) شکریہ ۔

Gramineous/Graminous/Graminaceous/Gramineal : (a) [L.'gramineus'.] گیاہ دار؛ گیاہی ؛ گھاس جیسا ؛ گھاس سے متعلق ۔

Graminiferous : (a) گیاہ زا ؛ گھاس پیدا کرنے والا ۔

Graminivorous : (a) گیاہ خور ۔

Grammalogue : (n) [Gr.'gramma' +'logos'.] علامت لفظ ؛ کوئی حرف جو لفظ کا قائم مقام ھو ۔ (۲) (مختصر نویسی) کوئی علامت جس سے لفظ مراد ھو ۔

Grammar : (n) [OFr.'gramaire'.] (۱) قواعد زبان ؛ صرف و نحو ۔ (۲) صرف و نحو کی کتاب القواعد؛ رسالہ قواعد ۔ (۳) کسی شخص کا قواعد صرف و نحو کے استعمال کا طریقہ ؛ تقریر یا تحریر جسے قواعد صرف و نحو کے اعتبار سے اچھا یا برا کہا جائے ؛ قواعدصرف کا صحیح استعمال ۔ (٤) کسی زبان کے محاورات ۔ (۵) کسی علم یا فن کی مبادیات ۔

Comparative grammer : صرف و نحو تقابلی ۔

General grammar /Philosophical-/Universal- : عالمگیر نظام صرف ونحو ۔

Historical Grammar : تاریخی صرف ونحو ۔

Grammar-School : (n) (۱) مدرسہ جہاں لاطینی گرامر سکھائی جاتی تھی ۔ (۲) ثانوی اسکول ۔ (۳) (امریکا میں) وہ درجہ یاشعبہ جس میں انگریزی گرامر سکھائی جاتی ھے ۔

Grammarian : (n) [OFr.'gramarien'.] قواعد داں ؛ ماہر صرف ونحو ۔

Grammarianism : (n) قواعد دانی ۔

Grammarless : (a) بے قواعد زبان ؛ بے صرف و نحو ۔

Grammatic/-al /Gramatical : (a) [Fr.'grammatical'.] (۱) قواعد زبان یاصرف ونحو کےمتعلق ۔(۲)صحیح قواعد کے متعلق ۔ (۳) کسی فن کے اصول کے مطابق ۔

Grammatical accent : (n) (موسیقی) باضابطہ تال ۔

Grammatical gender : (n) جنس (قواعد کی رو سے) تذکیرو تانیث ۔

Grammatical meaning/-interpretation/-sense : (n) لفظی مفہوم؛ معنی جو محض صرف و نحو کی رو سے نکالے جائیں اور دیگر لوازمات کا لحاظ نہ کیاجائے ۔

Grammatically : (adv.) ازروئے قواعد زبان ؛ ازروئے صرف و نحو ۔

Grammaticaster : (n) (تحقیراً) معمولی قواعد داں ۔

Grammaticize : (v) (۱) قواعدزبان کےمطابق کرنا۔ (۲) صرف و نحو کے نکتوں پر بحث کرنا ۔

Grammatist : (n) (۱) قواعد داں ۔(۲) ابجد پڑھانےوالا ۔

Grammatistical : (a) قواعد داں کے مناسب ۔

Grammatolatory : (n) (۱) الفاظ کی پرستش ۔(۲) بائبل کے لفظی معنوں سے وابستگی ۔

Gramme/Gram : (n) [Fr.'gramme'.] گرام : ایک مکعب سینٹی میٹر مقطر پانی کا وزن جب وہ کامل کثافت رکھتا ہو اور خلا میں تولایا جائے ۔

Gramme-centimetre : (n) کام ناپنے کی اکائی ؛ جتنا کام ایک گرام وزن کو خط عمودی میں ایک سینٹی میٹر اٹھانے میں کیا جائے ۔

Gramme-degree : (n) حرارت کی وہ مقدار جوایک گرام پانی کو ایک سینٹی میٹر گریڈ تک گرم کرنے میں لگے ۔

Gramme-equivalent : (n) دھات کی وہ مقدار جو ایک گرام ہائیڈروجن کے برابر ہو ۔

Grammophile : (n) گراموفون ریکارڈ کا شوقین ۔

Grammy : (n) نانی ؛ دادی ۔

Gramophone : (n) [Formed by inverting the first and last syllables of phonograph.] گراموفون ۔

Grampus : (n) [Earliest forms'graundepose'.] (۱) گاؤ ماہی ؛ قسم حوت؛ ایک قسم کی وہیل مچھلی ۔(۲) زور زور سے سانس لینے والا ؛ خرخر کرنے والا آدمی ۔

Granadilla/Grenadilla : (n) [Sp. 'granadilla'.] گل ساعت ؛ گل صلیبی ۔

Granary : (n) [L.'granarium'.] (۱) کھتا ؛ کھتی ؛ اناج کا گودام ؛ غلے کی کوٹھی ۔(۲) غلہ خیز خطہ ۔

Granatite : (n) (معدنیات) سنگ صلیبی ۔

Grand : (a) [ME.'graunt (e)'.] (۱) (خطاب یا عہدوں میں) اعلیٰ ؛ اعظم ؛ صدر ۔(۲) (قانون) بڑا ؛ اصلی ۔ (۳) نہایت اہم ؛ سب سے بڑا یا اہم ۔(٤) آخری ؛ مجموعی ۔ (٥) صدر (حصہ عمارت) (موسیقی) پورا ؛ کامل ؛ پورے ساز کا ؛ بالکل بااصول ۔ (۷) مہتم بالشان ؛ پُر تکلف ؛ پُر شوکت ۔ (۸) نفیس ؛ خوبصورت؛ شاندار؛ عالی شان ۔ (۹) رئیسانہ ؛ امیرانہ ۔(۱۰)بلند؛ عالی ؛ رفیع (خیالات وغیر) ۔(۱۱) عالی حوصلہ؛ عالی ظرف؛ باوقار؛ باعظمت ؛ قابل احترام ؛ پُر جلال ؛ عظیم الشان ؛ باعظمت ؛ بارعب ۔ (۱۲) بہت اچھا؛ بہت خوب ۔(۱۳) تیسری پشت میں (خواہ اوپر کی طرف یانیچے کی طرف) ۔

Grand : (n) (۱) بزرگ شے ۔(۲) (فریمیسن میں) وہ افسر جس کے عہدے میں لفظ گرینڈ ہو ۔(۳) صدر (بعض کلبوں میں) (صدر اورنائب صدر کےلئے Noble Grand اور Vice Grand استعمال ہو تا ہے ۔ (٤) بڑا پیانو ۔ (٥) (شکر سازی) سب سے بڑا تبخیری برتن ۔(٦) ایک ہزار ڈالر ۔(۷) تاش کا ایک بول ۔

Grand action : (n) بڑے پیانو کی پرزہ بندی ۔

Grand air : (n) (۱) رئیسانہ یا امیرانہ شان ؛ امتیازی شان ۔(۲) تصنع ۔

Grand alliance : (n) (تاریخ) اتحاد عظمیٰ ۔

Grand almoner : (n) شاہی خیرات خانے کا مہتمم ۔

Grand-aunt : (n) دادی ؛ نانی (رشتے کی) ۔

Grand-child : (n) پوتا ؛ پوتی ؛ نواسہ ؛ نواسی ۔

Grand-committee : (n) (۱) (تاریخ) ایوان عامہ کی چار کمیٹیوں میں سے ایک ۔(۲) دو مستقل کمیٹیوں میں سے ایک ۔

Grand-dad/Grandad : (n) دادا ؛ نانا ؛ جد ۔

Grand-daughter : (n) پوتی ؛ نواسی ۔

Grand days/Gaudy- : (n) Inns of court میں چار تعطیلوں کے دن ۔

Grand-ducal : (a) گرینڈ ڈیوک سے متعلق ۔

Grand duchess : (n) (۱) گرینڈ ڈیوک کی بیوی یا بیوہ ۔ (۲) بعض ریاست کے فرمانروا کا خطاب ۔ (۳) زار روس کی لڑکی ۔

Grand duchy : (n) ریاست جو گرینڈ ڈیوک یا ڈچس کی فرمان روائی میں ہو ۔

Grand duke : (n) (۱) بعض ریاستوں کے فرمانروا کا خطاب ۔ (۲) زار روس کا لڑکا ۔ (۳) ایک قسم کا بڑا الّو ۔

Grand dukedom : (n) گرینڈ ڈیوک کا عہدہ یا فرمانروائی ۔

Grand falconer : (n) شاہی باز کا محافظ ۔

Grand-father : (n) دیکھو Grand dad

Grand guignol : (n) [Fr.] وہ ناٹک جس میں بہت سے چھوٹے چھوٹے اثر خیز تماشے دکھائے جاتے ہیں ۔

Grand-lodge : (n) فری میسن اور دوسری سوسائیٹیوں کی مجلس انتظامیہ جس کی صدارت گرینڈ ماسٹر کرتا ہے ۔

Grand-mamma : (n) دادی ؛ نانی ۔

Grand-master : (n) (۱) نائٹوں کےفوجی سلسلے کا سب سے بڑا رکن ۔ (۲) فری میسنوں کا سردار ۔

Grand-mastership : (n) فوجی نائٹوں یا فری میسنس کے سلسلے کی سرداری ۔

Grand-nephew : (n) پوتا ؛ نواسا (بھتیجے ، بھتیجی بھانجے کا (لڑکا) ۔

Grnad-niece : (n) پوتی ؛ نواسی (بھتیجے ، بھانجے ، بھانجی یا بھتیجی کی لڑکی) ۔

Grand-opera : (n) ایک قسم کا اوپیرا جس میں ڈرامہ جیسا پیچیدہ پلاٹ ہوتا ہے ۔

Grand-papa/Grandpa : (n) دیکھو Grandfather

Grand pianforte/-piano : (n) ایک قسم کا بڑا پیانو ۔

Grand prix : (n) ایک بین الاقوامی موٹروں کی دوڑ ۔

Grand signior : (n) [It.'gran signore'.] ترکی کا سلطان ۔

Grand slam : (n) (۱) (برج کھیل میں) تمام ہاتھوں کو جیتنا ۔ (۲) سبھی کھیلوں کو یا مقررہ کھیلوں کو ایک ساتھ یا ایک موسم میں جیت لینا ۔

Grand-son : (n) پوتا ؛ نبیرہ ؛ نواسا ۔

Grand stand : (n) گھڑ دوڑ میں تماش بینوں کی مرکزی جگہ ۔

Grand style : (n) پرشکوہ اُسلوب ۔

Grand tour : (n) [Fr.'grand tour'.] یورپ کے بڑے شہروں کا سفر جو تعلیم کی تکمیل کے طورپر کیا جاتا تھا؛ اس سفر جیسا کوئی سفر ۔

Grand Turk : (n) سلطان ترکی ۔

Grand uncle : (n) دادا ؛ نانا (والدین کے چچا، ماموں وغیرہ) ۔

Grand Vizier : (n) ترکی وزیر اعظم ۔

Grandam/Grandame : (n) [AFr.'graund dame'.] دادی ؛ نانی ۔ (۲) مورثہ ۔ (۳) بڑھیا ؛ ضعیفہ ؛ مائی ۔ (٤) جانور کی نانی ۔

Grande passion : (n)[Fr.] وہ عاشقانہ معاملہ جس میں انسان ہمہ تن غرق ہو ۔

Grande toilette : (n) [Fr.] رسمی لباس ۔

Grandee : (n) [Sp. Pg.'grande'.] (۱) ہسپانوی یا پرتگالی امیر اعلیٰ ۔ (۲) امیر کبیر ؛ بڑا آدمی ؛ بلند مرتبہ آدمی ۔

Grandeur : (n) [OFr.'grandeur'.] (۱) جاہ وجلال ؛ اقتدار ؛ رتبہ عالی؛ منصب بلند۔ (۲) عالی ظرفی؛ عالی حوصلگی ؛ عظمت نفس ۔ (۳) شان و شوکت ؛ رعب و جلال ؛ دبدبہ ۔ (٤) آن بان ؛ وقار؛ تمکین ۔ (٥) سازو سامان ریاست ؛ امیرانہ ٹھاٹھ۔

Grandfather-long-legs : (n) دیکھو Daddy-long-leg

Grandfather-clock : (n) ایک قسم کی بڑی لمبی گھڑی ؛ گھڑیال ۔

Grandfatherly : (a) (۱) دادا ، نانا کاسا ۔(۲) مہرماں ۔ (۳) پرانا اور مقدس ۔

Grandiloquence : (n) شان وشوکت ؛ شکوہ ۔

Grandiloquent : (a) [L.'grandiloquus'.] پُر شان وشکوہ ؛ شکوہ پسند ۔

Grandiloquently : (adv.) پُرشان و شکوہ طرز میں ۔

Grandiloquous : (a) دیکھو Grandiloquent

Grandiose : (a) [Fr.'grandiose'.] دھوم دھام کا ؛ طمطراق کا ؛ پُرشکوہ ؛ بڑے پیمانے پر تجویز کی ہوئی ۔

Grandiosely : (adv.) دھوم دھام سے ؛ طمطراق سے ۔

Grandiosity : (n) طمطراق ؛ ٹھاٹھ ۔

Grandisonian : (a)[f.'Grandison'+-ian.] سر چالس گرانڈیسن (جو اسی نام کے ناول مصنفہ رچرڈسن کا ہیرو ھے) کے جیسا جانبازانہ ہمت ، شائستہ اطوار اور پاکیزہ کر دار رکھنے والا ۔

Grandly : (adv.) شان وشوکت سے ؛ عظمت سے ۔

Grandmaternal : (a) (۱) دادی یا نانی کا سا ۔(۲) حد سے زیادہ شفیقانہ ؛ بزرگانہ ۔

Grandmother : (n) (۱) دادی ؛ نانی ۔ (۲) مورثہ ۔(۳) بوڑھی اور قابل تعظیم عورت ؛ بڑی بی ۔

Grandmotherly : (a) دیکھو Grandmaternal

Grandness : (n) شان ؛ عظمت ؛ دبدبہ ۔

Grandparent : (n) والدین کے والدین ؛ دادا؛ دادی ؛ نانا؛ نانی ۔

Grandparentage : (n) دادا ؛ دادی؛ نانا یا نانی ہونا ۔

Grandparental : (a) دیکھو Grandfatherly

Grandsire : (n)[AFr.'graunt sire'.] (۱) دادا ؛ نانا۔(۲) مورث ۔ (۳) جانوروں کا باپ ۔ (٤) بوڑھا شخص ؛ ضعیف ۔(٥) گھنٹی بجانے کاایک خاص طریقہ ۔

Grange : (n) [AFr.'graunge'.] (۱) کھتی ؛ کوٹھی (غلے کی)۔ (۲) دیہات کا گھرجس میں فارم کی عمارتیں وغیرہ ہوں ؛ باڑی ۔ (۳) (امریکا) ایک مجلس جس کا مقصد زراعت کی ترقی ھے ۔

Granger : (n) [AFr.'graunger'.] (۱) زمین داروں کا کارندہ ۔ (۲) (امریکا) مجلس زراعت کا رکن ؛ کسان ۔ (۳) Grange share کا مخفف ۔

Granger-road : (n) (امریکا) مغربی ریاستوں سے غلے کی نقل و حرکت کرنے والی ریل ۔

Granger-share : (n) مغربی ریاستوں سےغلے لے جانے والی ریلوے کا حصص ۔

Grangerism : (n) کسی کتاب کی تشریح کےلئے دوسری کتابوں سے عبارت، تصویریں وغیرہ کاٹ کر چسپاں کرنے کا اصول ۔

Grangerite : (n) کسی کتاب کی تشریح کےلئےدوسری کتابوں سےعبارت اورتصویریں وغیرہ کاٹ کر چپکانا ۔

Graniferous : (a) غلہ خیز ۔

Graniform : (a) غلہ نما ۔

Granilla : (n) [Sp. 'grana'.] کرم دانوں کا فضلہ ۔

Granite : (n) [It.'granito'.] (۱) ایک قسم کا پتھر جو عمارت میں کام آتا ھے ؛ سنگ خارہ ۔(۲) سخت چیز ۔

The Granite city : آبرڈین (اسکاٹ لینڈ میں ایک مقام)۔

The granite state : نیوہیمشائر ۔

Granite-quartzy : (a) صوان اور سنگ خارہ کے بین ۔

Granite-ware : (n) (۱) مٹی کے گلدار برتن جو گرانیٹ سے مشابہ ہوتے ہیں ۔ (۲) لوھے کےبرتن جن پر ایک خاص طرح کا جھول چڑھا ہوتا ھے ۔

Granitic/-al : (a) سنگ خارہ کا ؛ سنگ خارہ سےمتعلق ؛ سنگ خارہ سا ؛ سنگ خارہ دار ۔

Graniticoline : (a) سنگ خارہ پر پیدا ہونے والا یا اگنےوالا ۔

Granitiferous : (a) سنگ خارہ زا ۔

Granitiform : (a) سنگ خارہ زا سے مشابہ ۔

Granitoid : (a) سنگ خارہ نما ۔

Granivorous : (a) غلہ خور ۔

Grannam : (n) دیکھو Grandam

Granny/Grannie : (n) دادی ؛ نانی (پیار یا حقارت ظاہر کرنے کے موقع پر) بوڑھی عورت ۔

Granny's bend/-knot : (n) ایک قسم کی دہری گرہ ۔

Grannolith : (n) سیمنٹ اور گرینائٹ کے چورے سے بنا ہوا نقلی پتھر ۔

Granolithic : (a) [L.'granum'+Gr.'lithos'.] ایک قسم کی گچ ؛ گچ سے بنی ہوئی عمارت ۔

Grant : (n) [f.the v.] (۱) قبول (رد کے مقابلے میں) ۔(۲) ہبہ ؛ منظوری ۔ (۳) عطیہ ؛ جو شے ہبہ کی جائے۔ (٤) (امریکا) زمین جو خاص لوگوں کے قبضے میں ہو ۔

Capitation grant : انعام ؛ امداد فی کس ۔

To lie in graunte : وہ چیز جو بغیر وثیقہ کے دوسروں کو نہ دی جاسکے ۔

Grant : (v) [OFr.'granter'.] (۱) منظور کرنا ۔(۲) قبول کرنا ؛ ماننا ؛ تسلیم کرنا؛ فرض کرنا ۔(۳) (حق) دینا ؛ منتقل کرنا؛ ہبہ کرنا ؛ عطا کرنا ؛ بخشنا؛ دینا۔

To take for granted : فرض کرلینا ؛ بلا ثبوت کے مان لینا ۔

Grant-in-aid : (n) سرکاری امداد ؛ امدادی عطیہ ۔

Grantable : (a) قابل تسلیم ؛ قابل منظوری ؛ قابل ہبہ ۔

Grantee : (n) (قانون) موھوب الیہ ۔

Grantor : (n) ہبہ کرنےوالا ؛ (تاریخ) معطی ؛ واہب ؛ موہِب ؛ ہبہ کرنے والا ۔

Granula : (n) چھوٹا دانہ ؛ دانچہ ؛ ذرہ ؛ دانہ ؛ چیبہ ۔

Granular : (a) (۱) دانہ دانہ ؛ دانہ دار ؛ دانہ سا ؛ دانہ کا ؛ دانہ کی شکل کا ۔(۲) (آواز) کھردری ۔

Granularyity : (n) دانے کی شکل ؛ دانہ دار ھونا ۔

Granularly : (adv.) دانے کی شکل میں ۔

Granulary : (a) دیکھو Granular

Granulate : (a) [late. L.'granulum'.] دانہ دار ؛ دانہ دانہ ۔

Granulate : (v) (۱) دانہ دار کرنا ؛ دانہ دار ھونا ۔(۲) کھردرا کرنا ۔(۳) انگور بندھنا ؛ زخم بھرنا ۔

Granulated : (a) (۱) دانے دار ۔(۲) بھرا ھوا (زخم) ۔

Granulated glass : (n) دانہ دار شیشہ ۔

Granulation : (n) دانہ دار بن جانا ؛ دانہ سازی ؛ ذرہ باری ؛ انگور زخم ؛ تحبب ۔

Granulator : (n) دانہ ساز (خصوصاً مشین) ۔

Granule : (n) [late L.'granulum'.] دیکھو Granula

Granuliferous : (a) دانہ زا ؛ ذرہ زا ۔

Granuliform : (a) دانہ نما ؛ دانہ سا ۔

Granulite : (n) دانہ دار پتھر ؛ سنگ دانہ دار ۔

Granulitic : (a) سنگ دانہ دار سے متعلق ۔

Granulo- : جزو ترکیبی بمعنی "دانہ دار" "دانہ سا" ۔

Granulose : (n) قند نشاستہ ۔

Granulose : (a) دانہ دار ۔

Granulous : (a) [Fr.'granuleux'.] دیکھو Granular

Grape : (n) [OFr.'grape'.] (۱) انگور ؛ تاک ؛ رز ؛ عنب ۔ (۲) چھرے ؛ گراب ۔(۳) گھوڑوں کی ایک بیماری ۔ (٤) توپ کے پچھلے سرے کا موٹھہ ۔

Grape-berry moth : (n) ایک پتنگا جس کا پھل روپ انگور کو کھا جاتا ھے ۔

Grape-cure : (n) انگوری علاج ؛ علاج بالعنب ۔

Grape-eater : (n) آسٹریلیا کی ایک چڑیا ۔

Grape-fern : (n) سرخس کی ایک قسم جس میں انگورنما پھل ھوتا ھے ۔

Grape-fruit : (n) چکوترا ؛ کرنے پھل۔

Grape-fungus : (n) انگوری سماروغ۔

Grape-hop : (n) حشیش الدینار کی ایک قسم ۔

Grape-hopper : (n) ایک کیڑا جو انگور کے پتوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Grape-hyacinth : (n) سنبل کی ایک قسم ۔

Grape-louse : (n) پت جوں ؛ جنس کرم برگ ۔

Grape-moth : (n) دیکھو Grape-berry moth

Grape-shot : (n) چھرّے ؛ گراب ۔

Grape-stone : (n) (۱) تخم انگور ؛ انگور کا بیج ۔ (۲) ایک معدنی شے ۔

Grape-sugar : (n) شکر انگور ؛ انگورکی شکر ۔

Grape-tree : (n) (۱) انگور کی بیل ۔(۲) برف نوردی (اسکیٹنگ) کی ایک شکل ۔ (۳) چھوٹی افواہ؛ بےپرکی ۔

Grape-vine : (n) دیکھو Grape tree

Grape-weevil : (n) ایک قسم کا کیڑا جو انگور کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Grape-worm : (n) Grape-moth کا پہل روپ ۔

Grapeless : (a) بےانگور ؛ جس میں انگور کا ذائقہ نہ ہو ۔

Grapelet : (n) چھوٹا انگور ۔

Grapery : (n) تاکستان ؛ انگور خانہ ۔

Grapeys : (n) [OFr.'grapois'.] گاؤ مچھلی کا گوشت ۔

Graph : (n) [Short for 'graphic formula'.] ترسیم ؛ کوئی شکل جس سے ریاضیاتی یا کیمیاوی نسبت ظاہر ہوتی ہو ؛ رسمہ ؛ نگارش ؛ گراف ۔

Graph : (v) [Gr.'] ترسیم بنانا ؛ نگارش تیارکرنا ۔

Graph : (n) جلاٹین کا آلہ جس سے تحریر کی نقول چھاپی جاتی ہیں ؛ نقل گیر ۔

Graph : (v) نقل گیر سے چھاپنا ۔

-graph : لاحقہ بمعنی ۔(۱) لکھی ہوئی کوئی "تحریر" مثلاً : Autograph ۔(۲) "لکھنے کا آلہ" جیسے: Heliograph ۔ (۳) "لکھنے کا طریقہ جیسے : Calligraph ۔

-graph : (n) لاحقہ بمعنی " ماہر" ۔

Graphic/-al : (a) [L.'graphicus'.] (۱) تحریر ؛ نقشہ کشی ؛ مصوری ، سنگ تراشی وغیرہ کے متعلق ۔ (۲) مشرح ؛ واضح ؛ ہوبہو ۔ (۳) منقش (پتھر وغیرہ کےلئے) ۔(٤) ترسیمی ؛ ترسیم کےمتعلق ۔

Graphic/-al : لاحقہ بمعنی "گراف سے متعلق" ۔

Graphic arts : (n) فنون ترسیمی ۔

Graphic formula : (n) ترکیبی ضابطہ ۔

Graphic granite : (n) تحریر سنگ خارہ ۔

Graphic gold/-ore/-tellurium : (n) اصلی ارضین ۔

Graphic method : (n) ترسیمی طریقہ ۔

Grahphically : (adv.) (۱) شرح و بسط سے ؛ وضاحت سے ؛ ہوبہو ۔ (۲)تحریر کے ذریعہ سے ۔ (۳) اشکال کے ذریعہ سے ۔

Graphicalness : (n) شرح وبسط سےہونا ؛ ہوبہو ہونا ۔

Graphicness : (n) بیان کا شرح وبسط ہونا ۔

Graphics : (n) ترسیمی اندازہ ۔

Graphite : (n) [G.'graphist'.] پنسل کا سرمہ ؛ سرمان ؛ گرافیٹ ۔

Graphitic : (a) پنسل کے سرمےکا ؛ گرافیٹ کا ۔

Graphitci acid : (n) ترشہ جو گرافیٹ پر پوٹاشیم کلوریٹ اورنائٹرک ایسڈ کے عمل سے بنتا ہے ۔

Graphitic carbon : (n) گرافیتی کاربن ۔

Graphitoid/-al : (a) گرافیت نما ؛ سرمان نما ۔

Grapholite : (n) [Gr.'grapho'+-lite.] سلیٹ کی کوئی قسم جس پر لکھا جاسکے ۔

Graphologic/-al : (a) تحریریات سے متعلق ۔

Graphology : (n) (۱) تحریریات ؛ قیافہ بہ خط فراست التحریر ؛ خط دیکھ کر سیرت پہچاننے کا علم ۔ (۲) نظام ترسیم ۔

Graphomania : (n) (لسانیات) ترسیم زدگی ۔

Graphometer : (n) [Fr.'graphometre'.] زاویہ پیما ۔

Graphonomy : (n) (لسانیات) ترسیمات ۔

Graphoscope : (n) تحریر بیں ۔

Graphotype : (n) ابھرا ہوا بلاک ؛ ابھرا ہوا بلاک بنانے کا طریقہ ۔

Graphotype : (v) ابھرے ہوئے بلاک کے ذریعہ چھاپنا ۔

-graphy : (۱) لاحقہ بمعنی: ۔ "تحریر کا طریقہ" مثلاً : Lithography ۔ (۲) تشریحی یا بیانی علم مثلاً : Geography ۔

Grapnel : (n) [AFr.'grapenel'.] چھوٹا لنگر ؛ ایک قسم کا کانٹا جس سے دشمن کا جہاز پھنسالیا جاتا ھے ۔

Grapnel : (v) کانٹے کے ذریعہ (دشمن کے جہاز کو) پھنسانا ۔

Grapple : (n) [AFr.'grapenel'.] (۱) آنکڑا ؛ کانٹا ۔ (۲) پکڑ ؛ گرفت ۔ (۳) گُتھم گُتھا ؛ کُشتی ؛ دست بدست لڑائی ۔ (٤) مقابلہ ۔ (٥) قبضہ دار ڈول یا بالٹی ۔

Grapple : (v) پکڑنا ؛ جکڑنا ؛ پھنسانا ؛ الجھانا ؛ گُتھ جانا ؛ دست بدست لڑنا ۔

Grapple plant : (n) جنوبی افریقہ کی ایک بوٹی ۔

Grapple-shot : (n) آنکڑا جس میں رسّا لگا رہتا ھے ، اور جو جہاز کو پکڑنے میں کام آتا ھے ۔

Grapple with : (v) (۱) اپنے جہاز کو دشمن کے جہاز سے مضبوط باندھنا؛ جہاز کےنزدیک آنا۔(۲) پکڑنا؛ گرفت کرنا؛ گُتھ جانا۔(۳) کام سنبھالنا ؛ پورا کرنےیا حل کرنے کی کوشش کرنا ؛ قابو میں لانے کی کوشش کرنا ۔

Grappler : (n) (۱) پکڑنے والا ؛ آنکڑا ۔ (۲) (عامیانہ) ہاتھ۔

Grappling : (n) (۱) پکڑنا ؛ جکڑنا ؛ گُتھم گُتھا ۔ (۲) آنکڑا ؛ کانٹا ۔

To come to a grappling/To bring- : لنگر انداز ھونا ۔

Grappling-hork/-iron : (n) دیکھو Grapnel

Grapsoid : (n) [mod. L.'grapsus'.] کیکڑے کی ایک جنس سے متعلق ۔

Graplolite : (n) [Gr.'graptos'+lite.] ایک قسم کا متحجر نباتی حیوان ۔

Grapolitic : (a) متحجر نباتی حیوان سے متعلق ؛ متحجر نباتی حیوان دار ۔

Grapy : (a) [Grape+-y.] متعلق بہ انگور ؛ انگوردار ؛ انگور کا سا مزہ رکھنے والا ۔

Grasp : (n) [f. the verb.] (۱) قابو ؛ قبضہ ؛ گرفت ؛ پکڑ ۔ مہم ؛ ادراک ؛ عبور ؛ وسعت نظر ۔

Beyond one's grasp : قابو سے باہر ۔

Within one's grasp : قابو میں ۔

Grasp : (v) [Late ME. graspe'.] (۱) پکڑنے کی کوشش کرنا ؛ جھپٹا مارنا ؛ چنگل مارنا؛ (کسی چیز پر) حریص کی طرح گرنا ۔ (۲) مضبوط پکڑنا ؛ گرفت میں لانا ۔ (۳) سمجھ لینا ؛ قابو میں لے آنا ۔

To grasp the nettle : کسی مشکل یا خطرے کا جرأت سے مقابلہ کرنا ۔

Graspable : (a) قابل گرفت ؛ قابل فہم ۔

Grasper : (n) لالچی ؛ حریص ۔

Grasping : (a) طماع ؛ طامع ؛ لالچی ؛ حریص ۔

Grsspingly : (adv.) حریصانہ ؛ لالچ سے ۔

Graspingness : (n) (۱) حرص ؛ طمع ۔ (۲) پکڑنا ؛ مضبوطی سے پکڑنا ؛ گرفت میں لینا ؛ تھامنا ۔

Graspless : (a) (۱) بےگرفت ؛ ڈھیلا ؛ آسودہ ۔ (۲) قابل فہم ۔

Grass : (n) [OE.'graes, gaers'.] (۱) گھاس ؛ گیاہ ۔ (۲) چری ؛ پودے جو جانوروں کے چارے کےلئے کام آئیں ۔ (۳) چراگاہ ۔ (٤) گھاس کا تختہ ۔ (٥) (معدنیات) سطح زمین ؛ کان کا دہانہ ۔ (٦) خالون ؛ (عامیانہ) سبزیاں ۔ (۷) گھاس کی سالانہ پیداوار ؛ موسم بہار۔ (۸) برقیاتی شوروغل ۔

At grass : فارغ ؛ چھٹی پر ۔

To cut the grass from, under a person'sfeet : مزاحمت کرنا ۔

To hear the grass grow : بے حد ذہین ہونا ؛ اُڑتی چڑیا کو پہچاننا ۔

To let no grass grow under one's feet : مستعدی سے کام کرنا ؛ جلدی کرنا ۔

Grass : (v) (۱) چرانا ۔(۲) دوب لگانا ؛ دوب اگنا ۔(۳) گھاس پر لیٹنا ۔ (٤) (طباعت) وقتی کام کرنا ۔ (٥)(معدنیات) نکالنا ۔(٦) مچھلی کو کنارے پر کھینچنا ؛ پرندوں کو (بندوق کے چھروں سے مار کر) گرانا ۔(۷) رنگ اُڑانے کےلئے گھاس پر پھیلا کر دوب دینا ؛ دوب لگانا ۔

Grass-bass : (n) ایک قسم کی دریائی مچھلی ۔

Grass-beef : (n) اس گائے کا گوشت جو صرف گھاس کھاتی ہو ۔

Grass-bird : (n) تثیری کی ایک قسم ۔

Grass-bleached : (a) گھاس پر پھیلا کر رنگ اڑایا ہوا ۔

Grass-butter : (n) گائے کے دودھ کا مکھن ۔

Grass-chat : (n) ایک قسم کی چھوٹی چڑیا ؛ طیر الابلق ۔

Grass-cloth : (n) (۱) ایک ہلکا سا نفیس نباتی کپڑا ۔ (۲) ایک موٹا نباتی کپڑا ۔

Grass -comber : (n) کھیت کا مزدور ۔

Grass-cutter : (n) (۱) گھاس کاٹنے والا ۔(۲) گیندپر ایسی ہٹ جس سےگیند نیچے نیچے جائے ۔(۳) نیچے اڑنےوالا ہَوائی جہاز ۔

Grass-drake : (n) آب چلیک بری ۔

Grass-finch : (n) (۱) امریکی عصفور۔(۲) آسٹریلیائی سہرا۔

Grass-flesh : (n) چرائی کے جانوروں کا گوشت ۔

Grass-green : (n ) (۱) گیاہی رنگ کا ۔(۲) گھاس سے چھپا ہوا ۔

Grass-hand : (n) (۱) وقتی کمپوزیٹر ۔(۲) خاص قسم کی چینیٔ یا جاپانی تحریر ۔

Grass-ill : (n) بھیڑ کی ایک بیماری ۔

Grass lamb : (n) چراگاہ پر کی بھیڑ کا بچہ اور اس کا گوشت ۔

Grass land : (n) چراگاہ ؛ گیاہستان ۔

Grass-lawn : (n) ایک قسم کا باریک جالی دار کپڑا ۔

Grass-moth : (n) ایک چھوٹے قسم کا پروانہ ۔

Grass-oil : (n) گھاس سے تقطیر کیا ہوا تیل ۔

Grass-parakeet : (n) آسٹریلوی دُم دار طوطا ۔

Grass-plate/-plot : (n) گیاہی تختہ ۔

Grass-quit : (n) سہرا کی ایک قسم ۔

Grass-rope: (n) (بحریات) ناریل کارسّہ ۔

Grass-snake : (n) (۱) ایک قسم کا حلقہ دار سانپ ۔(۲) امریکا کا عام سبز سانپ ۔

Grass-snipe : (n) دیکھو Grass-bird

Grass-sparrow : (n) دیکھو Grass-bird

Grass-sponge : (n) گھٹیا قسم کا اسفنج جو فلوریڈا اور پناما میں پایا جاتا ہے ۔

Grass-table : (n) دیوار کی کرسی۔

Grass-tree : (n) آسٹریلیا کے متعدد درختوں کے نام ۔

Grass-warbler : (n) ایک آسٹریلوی چڑیا ۔

Grass-widow : (n) وہ عورت جس کا شوہر باہر گیا ہوا ہو ۔

Grass-widower : (n) بیوی سے الگ رہنے والا مرد ۔

Grass-widowhood : (n) شوہر سےالگ رہنا ۔

Grass-wrack : (n) ایک بحری گھاس ۔

Grassed : (a) (۱) الف دار ۔(۲) (گولف کا بلا) تھوڑا سا پیچھے کی طرف مڑا ہوا ۔

Grasshopper : (n) (۱) ٹڈا ؛ پھنگا ؛ جھینگر ۔(۲) (پیانو میں) امانی کی طرح کا حصہ ۔ (۳) مچھلی کےلئے

مصنوعی چارہ ۔ (٤) ایک قسم کا قدیم انجن ۔ (٥) ایک قسم کی آتشبازی ۔

**Grasshopper beam : (n)** ایک قسم کی شہتیر یا ڈنڈا جو انجن کے کنارے لگا رہتا ھے ۔

**Grasshopper lark : (n)** ایک چھوٹی گانےوالی چڑیا ۔

**Grasshopper sparrow : (n)** چھوٹا امریکی عصفور ۔

**Grasshopper-warbler : (n)** ایک چھوٹی گانے والی چڑیا ۔

**Grassless : (a)** بے سبزہ ؛ بےگیاہ ۔

**Grassy : (a)** (١) پُرگیاہ ۔ (٢) گیاہ سے متعلق ؛ گیاہ دار ۔ (٣) گیاہ نما ۔

**Grate : (n) [OFr.'grate'.]** (١) جنگلہ ۔ (٢) آتش دان ؛ جھنجھری ؛ سلاخ دار چوکھٹا ۔

**Grate : (v)** (١) کدوکش سے چھیلنا ؛ گھس کر چھیلنا ۔ (٢) ناگوار ھونا ؛ گراں گزرنا ۔ (٣) پیسنا (دانتوں کا) ۔ (٤) رگڑنا؛ گھسنا۔ (٥) سامعہ خراش ھونا؛ کرخت ھونا ۔ (٦) چڑچڑانا ۔

**Grate : (v)** جنگلہ لگانا ؛ جھنجھری لگانا ؛ سلاخ لگانا ۔

**Grate area/-surface : (n)** بھٹی یاباٹلر کی جھنجھری کارقبہ ۔

**Grateful : (a)** (١) قابل قبول ؛ خوشگوار ؛ پسندیدہ ؛ تسکین دہ ؛ راحت بخش ۔ (٢) شکر گزار ؛ ممنون ؛ احسان مند ؛ شاکر ۔ (٣) زرخیز (زمین) ۔

**Gratefully : (adv.)** احسان مندی سے ؛ شکر گزاری سے ۔

**Gratefulness : (n)** احسان مندی ؛ شکر گزاری ۔

**Grater : (n)** کدوکش ۔

**Gratia Dei : (n) [med. L.]** زوفا ۔

**Graticulation : (n) [Fr.'graticulation '.]** چارخانوں میں تقسیم کرنا (نقشہ ، نمونہ وغیرہ کو) ۔

**Graticule : (n) [Fr.'graticule'.]** چارخانے ؛ چارخانوں میں منقسم نمونہ ، پلان وغیرہ ؛ (جغرافیہ) خطوطی جال ۔

**Gratification : (n) [OFr.'gratification'.]** (١) خوشی ؛ مسرت ؛ تسکین ؛ اطمینان ؛ سیری ؛ پورا کرنا یا ھونا ۔ (٢) انعام ؛ عطیہ ؛ رشوت ؛ معاوضہ ؛ تلافی ۔

**Gratifiedly : (adv.)** خوشی سے ؛ مسرت سے ۔

**Gratifier : (n)** معاوضہ دینے والا ؛ تسکین دینے والا ؛ رشوت دینے والا ۔

**Gratify : (v) [Fr.'gratifier'.]** (١) معاوضہ دینا؛ فیس ادا کرنا ؛ اجرت دینا ؛ نذر کرنا ۔ (٢) رشوت دینا ؛ مٹھی گرم کرنا ۔ (٣) حسب منشاء عمل کرنا؛ خواہش پوری کرنا ؛ دلجوئی کرنا ؛ تسکین دینا ؛ پورا کرنا ؛ خوش کرنا ؛ احسان کرنا ۔

**Gratifying : (a)** قابل اطمینان ؛ تسکین دہ ؛ مسرت بخش ۔

**Gratifyingly : (adv.)** قابل اطمینان طورپر ؛ مسرت بخش طورپر ۔

**Gratility : (n)** (١) انعام، بخشش؛ زرانعام ۔ (٢) وظیفہ؛ عطیہ؛ انعام جو فوج کے سپاہیوں کو صلہء خدمت میں ملے ۔

**Gratin : (n) [Fr.'gratter'.]** روٹی کے ٹکڑے ڈال کر دو چولہوں کےبیچ میں رکھ کر پکانا ۔

**Gratinate : (v)** روٹی یا پنیر کو چور میں لپیٹ کر پکانا تاکہ کُرکرا ھو جائے ۔

**Gratine : (a)** روٹیوں کے چور کی تہ جمی ھوئی ۔

**Grating : (n)** (١) کر خت آواز ؛ دلخراش گونج ۔ (٢) رگڑنا ؛ گھسنا ۔ (٣) (مجازاً) چڑچڑاہٹ ۔

**Grating : (n)** (٢) جنگلہ ۔ (٢) (بصریات) انکساری جالی ؛ متوازی تار یا شیشے وغیرہ کی سطح کے متوازی خطوط جو روشنی کو تحلیل کر کے طیف (Spectro) پیدا کرتے ہیں ۔

**Grating : (a)** رگڑنے والا ؛ کرخت، سامعہ خراش ۔

**Grating spectrum : (n)** انکساری طیف ۔

**Gratingly : (adv.)** سامعہ خراشی کے ساتھ۔

**Gratiola : (n) [mod. L.'gratia'.]** زوفا اور اس قسم کے دوسرے پودوں کی جنس۔

**Gratiolin : (n)** (کیمیا) زوفا سے حاصل کیا ھوا ایک تلخ لسلسلہ مادہ ۔

**Gratis : (adv.&a.) [L.'gratis'.]** مفت ؛ بلاقیمت ؛ بلامعاوضہ ؛ بن داموں ۔

Gratitude : (n) [Fr.] (۱) شکر ؛ منت ؛ احسان مندی ؛ شکریہ ؛ شکرانہ ۔ (۲) احسان مندی ؛ شکرگزاری ۔

Gratuitous : (a) [L.] (۱) مفت کا ؛ بلاقیمت ؛ بےاستحقاق ۔ (۲) بےوجہ ؛ بے دلیل ؛ بے سبب ؛ ناحق کا ؛ خوامخواہ کا ۔

Gratuitously : (adv.) (۱) مفت میں ؛ بے استحقاق ۔ (۲) ناحق ؛ خوامخواہ ؛ بے وجہ ۔

Gratuitousness : (n) بےقیمت ہونا ؛ بے وجہ ہونا ۔

Gratuity : (n) [OFr.'gratuite'.] دیکھو Gratility

Gratulant : (a) [L.'gratulari'.] تہنیتاً ۔

Gratulate : (v) (۱) خوشی کا اظہار کرنا (دیکھ کر) ۔ (۲) دیکھو Congratulate ۔

Gratulation : (n) (۱) تہنیت ؛ مبارک باد ۔ (۲) اظہار مسرت ۔

Gratulatorily : (adv.) مبارک باد کہتے ہوئے ۔

Gratulatory : (a) مبارک باد کا ؛ تہنیت کا ؛ تہنیت آمیز ۔

Grawacke : (n) [G.] (ارضیات) گاریگی ۔

Gravamen : (n) [late L.'gravamen'.] (۱) شکایت ۔ (۲) شکایتی عرض داشت جو کلیسا کی مجلس ماتحت مجلس اعلیٰ کو بھیجے ۔ (۳) اصل الزام ؛ سب سے بھاری الزام ۔

Grave : (n) [OE.'graef'.] (۱) قبر ؛ لحد ؛ مزار ؛ مدفن ۔ (۲) فنا ؛ موت ؛ عالم زیر زمیں ۔ (۳) آلو وغیرہ دبانے کا گڈھا ۔

Enough to make a person turn in his grave : جس سے کسی شخص کی روح کو صدمہ پہنچے ۔

Secret as the grave : بالکل پوشیدہ ؛ قطعاً مخفی ۔

Grave : (n) [OE.'greifi'.] یارک شائر اور لنکن شائر کے شہروں کے منتظم افسران میں سےایک جو بذریعہ انتخاب چنے جاتےتھے ۔

Grave : (a) [OFr.'grave' or L.'gravis'.] (۱) اہم ؛ ضروری ؛ وزنی ؛ قابل غور۔ (۲) بڑا ؛ شدید ؛ سخت ؛ بھاری ؛ سنگین ۔ (۳) سنجیدہ ؛ گمبھیر ؛ بھاری بھرکم ۔ (٤) سادہ ؛ صوفیانہ ۔ (٥) خفیف (تاکید) ۔

Grave : (n) خفیف تاکید ۔

Grave : (a) (موسیقی) آہستہ و سنجیدہ ۔

Grave : (v) [OE.'grafan'.] (۱) دفن کرنا ؛ سپرد خاک کرنا ؛ دفنانا ۔ (۲) کھودنا ؛ کندہ کرنا ؛ نقش کرنا ۔ (۳) (مجازاً) نقش کردینا؛ کالنقش فی الحجر کردینا؛ پتھر کی لکیر کردینا ۔

Grave : (v) جہاز کے تلے کو آگ جلاکر زنگ وغیرہ سے صاف کرنا اور اس پر تارکول پھیرنا ۔

Grave accent : (n) خفیف تاکید ۔

Grave-clothes : (n) کفن ۔

Grave-digger : (n) (۱) گورکن ۔ (۲) ایک قسم کا کیڑا ۔

Grave-harmonic : (n) (موسیقی) تفرقی سُر ۔

Grave-mound : (n) قبرستانی ٹیلہ ۔

Grave-pit : (n) (تاریخ) قبر کا گڈھا ۔

Grave-plant : (n) دھتورا کی ایک قسم۔

Grave-stone/Gravestone : (n) کتبۂ قبر ؛ سنگ مزار؛ سنگ تربت ۔

Gravedo : (n) [L.] نزلہ ؛ ریزش ؛ زکام ۔

Gravel : (n) [OFr.'gravel'.] (۱) کنکر ؛ بجری ؛ ریت ۔ (۲) کنکر کی تہ جس میں سونا ہو ۔ (۳) (طب) پتھری ؛ سنگ مثانہ؛ پیشاب میں تکلیف ۔ (٤) سرد باری ۔ (٥) (امریکا) ثقل لنگر یا ثقل غبارہ ۔

Golden gravel : طلا دار ریت کی تہ ۔

Pay gravel : (معدنیات) کنکریلی تہ جس میں اس قدر سونا ہو کہ کافی فائدہ حاصل ہو ۔

Quick gravel : دلدل ۔

Gravel : (v) (۱) بجری بچھانا ؛ کنکر پھیلانا ۔ (۲) حیرت میں ڈالنا ؛ چکر میں ڈالنا ۔ (۳) نعل اورکُھر کے درمیان کنکر سے زخم ہو جانا ۔ (٤) (امریکا) خلاف طبیعت ہونا ۔ (٥) ریت کھودنا ۔ (٦) غلے کی کمی کو کنکری سے پورا کرنا (چڑیوں کا) ؛ کنکر کھانا ۔ (۷) (چٹان کا) گل کر کنکر میں تبدیل ہو جانا ۔

Gravel-blind : (a) تقریباً کور ؛ قریب قریب اندھا ؛ جس کی نظر کمزور ہو ۔

Gravel-pit : (n) گڑھا جس میں سے کنکر نکالے گئے ہوں یا نکالے جاتے ہوں ۔

Gravel-powder : (n) موٹا بارود ۔

Gravel-stone : (n) کنکر ؛ بجری ؛ سنگریزہ ۔

Gravel-walk : (n) کنکر بچھا ہوا راستہ ۔

Graveless : (a) بے گور ۔

Graveling/Gravelling : (n) [origin unkn .] سالمن (مچھلی) کا بچہ ۔

Gravelling : (n) کنکر بچھانا ؛ کنکر بچھایا ہوا راستہ ۔

Gravelly : (a) کنکریلا ؛ بجریلا ۔

Gravely : (adv.) اہمیت سے ؛ سنجیدگی سے ؛ سادگی سے ۔

Graven : (a) (۱) منقش ۔ (۲) متمثل ؛ ممثل ۔

Graven : (n) مورت ؛ بت ۔

Graveness : (n) اہمیت ؛ سنجیدگی ؛ سنگینی ۔

Graveolence/-cy : (n) تعفن ؛ بدبو ۔

Graveolent : (a) [L.'graveolens'.] متعفن ؛ بدبودار ؛ تیز بو ۔

Graver : (n) (۱) کھودنے والا ؛ کندہ کرنے والا ۔ (۲) کندہ کار ؛ چھینی جس سے تانبے پر کندہ کرتے ہیں ۔

Graves's disease : (n) (طب) ایک قسم کا کھیگھا ۔

Graveyard : (n) قبرستان ؛ گورستان ۔

Gravic : (a) [L.'gravis'.] کشش ثقل سے متعلق ۔

Gravid : (a) [L.'gravidus'.] حاملہ ؛ پیٹ سے ؛ پاؤں بھاری ۔

Gravidity : (n) حاملہ ہونا ۔

Gravific : (a) [Fr.'gravifique'.] وزن بڑھانےوالا ۔

Gravigrade : (a) [Fr.'gravigrade'.] ثقل چال ۔

Gravigrade : (n) ثقل چال جانور ۔

Gravimeter : (n) [Fr.'gravimetre'.] ثقل پیما ؛ وزن مخصوص پیما ۔

Gravimetric/-al : ثقل پیمائی سےمتعلق ۔

Gravimetrically : (adv.) ثقل پیمائی کی رو سے ۔

Grovimetry : (n) ثقل پیمائی ۔

Graving : (n) حکاکی ؛ کندہ کاری ۔

Graving : (n) جہاز کے تلے کو آگ جلا کر زنگ دور کرنا اوراس پر تارکول پھیرنا ۔

Graving-dock : (n) خشک گودی ۔

Gravitate : (n) [L.'gravitas'.] سنجیدہ ۔

Gravitate : (v) [L.'gravitat-'.] (۱) کسی شے کی طرف کشش ثقل کی وجہ سے مائل ہونا ؛ کشش ثقل سے جھکنا ؛ کھینچنا ۔ (۲) ڈوبنا ؛ نیچے کی طرف، مرکز کی طرف مائل ہونا ؛ تہ نشیں ہونا ۔ (۳) ایسا عمل کرنا جس سے بھاری ہیرے تہ نشیں ہو جائیں (ہیرے کی کان کنی میں) ۔ (٤) کسی مرکز کی طرف مائل ہونا؛ کشش سے متاثر ہونا ۔

Gravitation : (n) (۱) کشش ؛ میل ؛ تجاذب ؛ تجاذب مادی ۔ (۲) کشش ثقل ؛ تثاقل ۔ (۳) فطری میلان ؛ (برے معنوں میں) نیچے جھکنے کا میلان ۔

The law of gravitation : کلیہ تجاذب ؛ کلیہ کشش ۔

Gravitational : (a) تجاذبی؛ کشش ثقل سےمتعلق ؛ میل مرکز سے متعلق ۔

Gravitational astronomy : (n) ہیئت جاذبیہ ۔

Gravitational constant : (n) تجاذبی مستقل ۔

Gravitational field : (n) تجاذبی میدان ۔

Gravitational force : (n) (جغرافیہ) قوت تثاقل ۔

Gravitational induction : (n) (نباتیات) زیریں نمو ۔

Gravitational water : (n) ثقلی پانی ۔

Gravitative : (a) تجاذبی ؛ کشش ثقل کا ۔

Gravity : (n) [OFr.'gravite' L.'gravitas'.] (۱) سنجیدگی ؛ بھاری بھرکم پن ؛ متانت ۔ (۲) اہمیت ۔ (۳) متانت ؛ سنجیدگی ؛ گمبھیرپن ؛ خاموشی ؛ سنجیدہ وضعی ۔ (٤) ثقل ؛ وزن ۔ (٥) کشش ثقل، میل مرکزی ؛ جاذبہء ارض ۔

Centre of gravity : مرکز ثقل ۔

Specific gravity : ثقل نوعی ؛ وزن مخصوص ، کثافت نوعی ۔

Gravity battery/-cell : (n) ثقلی مورچہ (جس میں رقیق اشیاء کو صرف ثقلی قوت کے ذریعہ الگ رکھا جاتا ھے ۔

Gravity dam : (n) ثقل بند ۔

Gravity error/-fault : (n) ثقلی خطا ؛ جاذبی خطا ۔

Gravity-railroad : (n) ثقلی پٹری (ریل کی) ۔

Gravity-spring : (n) ثقلی چشمہ ۔

Gravity-survey : (n) ثقلی پیمائش ۔

Gravo- : جزو ترکیبی بمعنی Grave (a) ۔

Gravure : (n) [short for Photogravure.] عکسی حکاکی ۔

Gravy : (n) [Late ME.'grauey,graue'.] (۱) آب گوشت ؛ پکاتے وقت گوشت سے جو عرق نکلتا ۔ (۲) گوشت کے ساتھ کھانے کا شوربا ؛ یخنی ۔

Gravy boat : (n) کشتی کی شکل کابرتن جس میں آب گوشت رکھا جاتا ھے ۔

Gray : (n) (۱) بھورے کپڑے ۔ (۲) ٹھنڈی روشنی ۔ (۳)دیکھو Grey ۔

Gray-beard : (n) (۱) کہن سال ؛ سفید ریش ؛ ضعیف ؛ بوڑھا ؛ عمر رسیدہ ۔ (۲) دیکھو Grey beard ۔

Grayling : (n) (۱) خاکی رنگ کی ایک دریائی مچھلی ۔ (۲)پروانہء خاکی ۔

Graymalkin : (n) (۱) بلی ؛ بوڑھی بلی ۔ (۲) بدمزاج بوڑھی عورت ۔

Graze : (n) [f. Graze (v).] خراش ؛ رگڑ ۔

Graze : (v) [OE.'grasian'.] (۱) چرنا؛ چرانا ۔ (۲) گلہ بانی کرنا ؛ مویشی چرانا ۔ (۳) کھلانا ۔

To send to graze : نکال دینا ۔

Graze : (v) (۱) چھوجانا ؛ مس کرنا ۔ (۲) خراشیدہ کرنا ؛ رگڑلگنا ؛ چھلنا ؛ خراش لگنا ۔ (۳) چھوتا ھوا نکل جانا ۔

Grazer : (n) چرندہ ۔

Grazier : (n) مویشی فروش ؛ چرواہا ؛ (فروخت کےلئے) مویشی پالنے والا ۔

Graziery : (n) مویشی فروشی ؛ تجارتی مویشی خانہ ۔

Grazing : (n) چرائی ؛ چرنا ۔

Grazing : (a) چرانےوالا ۔

Grazing ground : (n) چراگاہ ۔

Grease : (n) [AFr.'greece, gresse'.] (۱) ہرن یا کسی اور شکار کےجانورکی چربی ۔ (۲) چربی؛ روغن؛ چکنائی ۔ (۳) اون کی چکنائی ؛ بے صاف کی ھوئی اُون ۔ (٤) ایک بیماری جو گھوڑوں کے پاؤں میں ھوجاتی ھے ؛ شقاق ؛ رس کی بیماری ۔

In grease/In the grease : (۱) (شکار کا جانور) موٹاتازہ ۔ (۲) چکنائی دار اون ۔

Grease : (v) (۱) چکنا کرنا ؛ چکنانا ؛ چکنائی لگانا ؛ چپڑنا ۔ (۲) گھوڑے کو پیر کی بیماری سے متاثر کرنا ۔

To grease a person's palm/-hand : رشوت دینا ؛ مٹھی گرم کرنا ۔

To grease the wheel : روپیہ دے دلا کر معاملات ٹھیک کرلینا ۔

Grease-band : (n) (درخت میں لگاھوا) چربی دار حلقہ ۔

Grease-bird : (n) کناڈا کا نیل کنٹھ ۔

Grease-bush : (n) مختلف چھوٹی اور خاردار جھاڑیوں کا نام ۔

Grease-season/-time : (n) ہرنوں کےشکار کازمانہ اور موسم ۔

Grease-trap : (n) چربی روکنے کا آلہ ۔

**Grease-wood : (n)** دیکھو Grease bush

**Greaser : (n)** (۱) چرب کار ؛ چکنا کرنے والا ؛ چپڑنے والا ۔ (۲) جہاز کے انجن کا ہیڈ فائرمین ۔ (۳)(عامیانہ ، امریکا) ہسپانوی نسل کا باشندہ ؛ امریکا یا میکسیکو کا قدیم باشندہ ۔

**Greasy : (a)** (۱) چکنا ؛ چربی دار ؛ چربی کا ؛ چربی جیسا ۔ (۲) چربی میں سنا ہوا ؛ چکنائی ؛ چکنا ہوا ۔ (۳) بے صاف کی ہوئی (اُون) ۔ (٤) (گھوڑا) جس کے پیر میں بیماری ہو ؛ شقاق زدہ ۔ (٥) چرب زبان ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنےوالا ۔ (٦) گندہ ؛ فوش ؛ کثیف ؛ شنیع ۔

**Greasy fritillary : (n)** ایک قسم کی تتلی ۔

**Greasy grind : (n)** بہت محنتی طالبعلم ۔

**Greasy-pole : (n)** چکنا کھمبا یا بانس جو ورزش جسمانی کے کرتب دکھانے کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔

**Greasy-spoon : (n)** سستا ریستوران یا کھانا ۔

**Greasy steam : (n)** بھاپ جو خود روغن کا کام دے ۔

**Great : (a) [OE.'great'.]** (۱) بڑا ؛ کلاں ؛ عظیم ؛ کبیر ؛ مہا ؛ بزرگ ۔ (۲)حاملہ ؛پیٹ سے۔ (۳) طغیانی میں (دریا، سمندر) ۔ (٤) غیرمعمولی؛ فوق العادت ۔ (٥) اہم ضروری ۔ (٦) ممتاز؛ جلیل؛ اعظم؛ اکبر ؛ اعلیٰ ؛ برتر ؛ بلند ۔ (۷) جید ؛ عالی طبع ؛ عالی منش ؛عالی نہاد ۔ (۸) ماہر؛ عالم؛ فاضل ؛ کامل ۔ (۹) بہت اچھا ؛ بہت خوب ۔ (۱۰) تیسری پشت کا ۔ (۱۱) مقبول ۔ (۱۲) دوستانہ ۔ (۱۳) خاص؛ خصوصی ۔ (١٤) لمبا(عرصہ وغیرہ) طویل المدت ۔ (١٥) قابل تعریف ۔

The great king : شہنشاہ ایران ۔

The great Mogul/-Cham/-Turk : خان اعظم ؛ مغل اعظم ؛ سلطان ترکی ۔

The great world : اُمراء ۔

To run a great filly/-dog etc. : دوڑ میں سبقت لےجانےوالا یا والی (کتا وغیرہ) ۔

**Great : (adv.)** بہت حدتك ؛ اچھی طرح ؛ کامیابی کے ساتھ ۔

**Great : (n)** بڑا بزرگ ؛ اچھا (آدمی) ۔

**Great aunt : (n)** باپ یا ماں کی چچی ؛ پھوپھی ؛ خالہ ؛ ممانی وغیرہ (دادا ، دادی ، نانا، نانی) ۔

**Great Bear : (n)** دُب اکبر ؛ آسمانی تاروں کی ایك شکل ۔

**Great-bellied : (a)** حاملہ ؛ پیٹ سے ۔

**Great Bible : (n)** کورڈیل کا ترجمہء انجیل جو ۱۵۳۹ء میں شائع ہوا تھا ۔

**Great-coat/Greatcoat : (n)** ایك قسم کا لمبا بھاری کوٹ ۔

**Great-coated : (a)** لمبا بھاری کوٹ پہنے ہوئے ؛ لبادے والا ؛ اوورکوٹ ؛ لبادہ ؛ فرغل ۔

**Great day : (n)** (۱) یوم الحساب ؛ قیامت کا دن ۔ (۲)ایسٹر کا دن ۔ (۳) اہم دعوت یا روزے کا دن ۔

**Great dog : (n)** کلب اکبر ۔

**Great-eyed : (a)** (۱) بڑی آنکھوں والا ۔ (۲) (مجازاً) دوربیں ۔

**Great fast : (n)** لنٹ (Lent) کا زمانہ ۔

**Great flood : (n)** (تاریخ) طوفان نوح ۔

**Great-go : (n)** آکسفورڈ یونیورسٹی میں بی. اے کا آخری امتحان ؛ دیکھو Greats ۔

**Great-grandchild : (n)** پرپوتا؛ پرپوتی ؛ پرنواسہ؛پرنواسی ۔

**Great granddaughter : (n)** پرپوتی ؛ پرنواسی ۔

**Great-grandfather : (n)** پردادا ؛ پرنانا ۔

**Great-grandmother : (n)** پردادی ؛ پرنانی ؛ مورثہ ۔

**Great-grandson : (n)** پڑپوتا ؛ پرنواسہ ۔

**Great-great :** رشتوں میں پردادا ؛ پرنانا ؛ پردادی ؛ پرنانی ؛ پرنواسہ ؛ پرپوتے سے اوپر کے رشتے کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔

**Great guns : (adv.)** بہت طاقت یا توانائی کے ساتھ؛ کامیابی کے ساتھ ۔

**Great-head : (n)** ایك قسم کی امریکی بحری بطخ ۔

**Great-hearted : (a)** فراخ دل ؛ فیاض؛ بڑے دل والا؛ عالی ہمت ۔

Great-heartedness : (n) فراخ دلی ؛ فیاضی ۔

Great-hundred : (n) ایک سو بیس ۔

Great-mouthed : (a) شیخی باز ۔

Great-nephew : (n) بھتیجے یا بھتیجی کا لڑکا ؛ بھانجا یا بھانجی کا لڑکا (پوتا نواسہ) ۔

Great-niece : (n) بھتیجا یا بھتیجی ، بھانجا یا بھانجی کی لڑکی (پوتی، نواسی) ۔

Great orgon : (n) آرگن باجے کا ایک حصہ ۔

Great- uncle : (n) باپ یا ماں کا چچا، ماموں وغیرہ ؛ دادا ۔

Great week : (n) ایسٹرسنڈے (Easter Sunday) سے پہلے کا ہفتہ ۔

Great year : (n) سال افلاطونی (۲۵/۸۰۰۰ سالوں کا) (قدیم مفروضہ کے مطابق) وہ زمانہ جس میں اجرام فلکی تما م برجوں کی سیر کر کےاپنے اصلی مقام پر واپس آجاتے تھے ۔

Greaten : (v) (۱) بڑا کرنا ؛ بڑھانا ۔(۲) بڑا ہونا ۔

Greater : (a) [OE.'gryttra'.] بزرگ تر ؛ زیادہ بڑا ۔

Greatest : (a) بزرگ ترین ؛ سب سے بڑا ؛ عظیم ترین ۔

Greatest happiness of the greatest number : بچیسن کے فلسفے کا اصل اصول ۔

Greatest common measure : مقسوم علیہ مشترک ۔

Greatly : (adv.) (۱) بہت ؛ نہایت ۔(۲) بدرجہا ؛ بہت زیادہ ؛ کہیں زیادہ ۔ (۳) امیرانہ ؛ شریفانہ ؛ عالی ہمتی سے ؛ فراخدلی سے ۔

Greatness : (n) بڑائی ؛ بزرگی ؛ عظمت ؛ برتری ؛ بلندی ؛ اہمیت ؛ جبلی شرافت ۔

Greats : (n) آکسفورڈ کی جماعت بی - اے کا آخری امتحان ۔

Greave : (n) [OFr.'greve'.] پاؤں کی زرہ (گھٹنوں سے نیچے کی) ؛ ساق پوش ۔

Greaved : (a) ساق پوش کا ؛ گھٹنوں سے نیچے کی پاؤں کی زرہ کا ۔

Greves/Graves : (n) [Origin unkn.] چربی کے چھیچھڑے جو روغنی حصہ نکالنے کے بعد بچ جاتے ہیں ۔

Grebe : (n) [Fr.'grebe'.] (۱) بے دم کی مرغابی ۔(۲) بےدُم کی مرغابی کا پر جو آرائش کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

Grebe cloth : (n) ایک طرح کا سوتی کپڑا جو ایک طرف روئیں دار ھوتا ھے ۔

Grecian : (a) [OFr.'grecien or med. L.'graecianus'.] یونانی ؛ یونان کا ۔

Grecian : (n) (۱) یونانی زبان کا فاضل ؛ ادیب ۔(۲) Christ's Hospital کے سب سے اونچے درجے کا طالب علم ۔ (۳) (عامیانہ) آئرستانی ۔

Grecian bend : (n) بناوٹی طرزخرام ؛ بن کر چلنا؛ بناوٹ کی چال ۔

Grecian fire : (n) (۱) ایک قسم کا آتشی بم ۔(۲) ایک قسم کی آتش بازی ۔

Grecian-horse : (n) لکڑی گھوڑا جس کی مدد سے ٹرائے (Troy) پر قبضہ کیا گیا تھا ۔

Grecism/Grecize/Greco- : دیکھو Graec

Grecque : (n) [Fr.] یونانی منبت کاری ۔

Gree : (n)[OFr.'gre'.] (۱) شکرگزاری ؛ حمایت ۔(۲)اطمینان ۔ (۳) مہر ؛ لطف ؛ کرم ؛ عنایت ؛ نوازش ۔ (٤) خوشی ۔

In gree : شفقت سے؛ نیک نیتی سے ۔

To do or make gree : بدلہ دینا ۔

Greed : (n) Back-formation f.Greedy.] حرص ؛ طمع ؛ لالچ ؛ آز ؛ ھوکا ۔

Greedily : (adv.) (۱) ھوکے سے ؛ حریصانہ ؛ ندیدے پن سے ۔ (۲) بےحد شوق سے؛ چاؤ سے ؛ طمع سے ؛ حرص سے ؛ لالچ سے ۔

Greediness : (n) (۱) ندیدہ پن ؛ لالچ؛ حرص ؛طمع ؛ آز ؛ ھوکا ۔ (۲) بےحد شوق ۔

Greedy : (a) [OE.'greding'.] (۱) کھاؤ ؛ پیٹو ؛ مربھکا؛ ندیدہ ؛ لالچی ؛ طامع ؛ حریص ۔ (۲) بیحد شائق ؛ (کسی چیز کا) بھوکا ؛ بہت بھوکا ۔

Greedy-gut (s) : (n) پیٹو ؛ کھاؤ ؛ بسیار خور ۔

Greegree : (n) [Of native origin.] (۱) افریقی جادوگر؛ ٹونا ؛ تعویذ ۔(۲) گینی کا ایک درخت ۔

Greegree-man : (n) ساحر ؛ جادوگر ۔

Greek : (a) [OE.'Grecas'.] (۱) یونانی یا یونان کے متعلق ۔ (۲) یونانی زبان سےمتعلق؛ یونانی زبان میں ۔

Greek : (n) (۱) یونان کا باشندہ ؛ یونانی ۔(۲) کلیسائے یونان کا ہیرو ۔ (۳) جعل سازی ؛ دغابازی ؛ مکار؛ فریبی ۔(٤) یونانی زبان ۔(٥) زندہ دل ؛ عیاش ۔ (٦) (عامیانہ) آئرستانی ۔ (۷)ناقابل فہم تقریر ؛ بےمعنی گفتگو ۔

Giles greek : عامیانہ ۔

Greek-braid : (n) منبت کاری کی طرح کا ایک زیور ۔

Greek calends : (n) کبھی نہیں ۔

Greek-cross : (n) یونانی صلیب جس کے چاروں بازو برابر ہوتے ہیں ۔

Greek gift : (n) ایسا تحفہ جو ضرر رسانی کی نیت سے دیا جائے ۔

Greekish : (a) (۱) قدرے یونانی ۔(۲) یونان اور یونانی سے متعلق ۔(۲) لا مذہب ؛ غیر اہل کتاب ؛ منکر ۔

Greek-masonry : (n) یونانی معماری جس میں ہر دوسرا پتھر دیوار کی موٹائی کے برابر ہوتا ھے ۔

Greek point : (n) ایک قسم کا لیس ۔

Greek-rose : (n) کمپیا ؛ ایک قسم کا پھول ۔

Greekishly : (adv.) قدرے یونانی طور پر ۔

Greekling : (n) چھوٹا یونانی ؛ ادنیٰ یونانی ۔

Green : (a) [OE.'grene'.] (۱) سبز؛ ہرا ؛ ہرابھرا دھانی ؛ سرسبز ؛ شاداب ؛ تروتازہ ؛ ہرابھرا ۔ (۳) ( چہرے کا رنگ ) زرد ؛ پیلا ؛ بیماری کا سا۔(٤) (مجازاً) حاسد؛ پُرحسد ؛ پُررشک ۔ (٥) کچا ؛ خام ؛ نارسیدہ ؛ ہرا ؛ تازہ ۔ (٦) چاق و چوبند ؛ مضبوط ۔(۷) ناتجربہ کار؛ انیلا ؛ نابالغ ؛ بھولا ؛ کچا ؛ سادہ لوح ۔

In the green tree : اچھی حالت میں ۔

Green : (n) (۱) سبزی ؛ ترکاری ؛ ساگ پات ۔(۲) سبز کپڑا ۔ (۳) سبزرنگ ؛ سبز پڑیا ۔(٤) غیر مندمل ؛ ہرا زخم ۔ (٥) چستی ؛ چالاکی ؛ طاقت ؛ مردانگی ۔ (٦) آئرستان کا علامتی رنگ ؛ آئرستان کی قومی پارٹی کا رنگ ۔ (۷) جوانی ۔(۸) ہریاول ؛ نباتات ؛ روئیدگی ۔ (۹) آرائشی سبزی ۔ (۱۰) سبزہ زار؛ کچی ؛ ترکاری ۔(۱۱) گولف کا میدان ۔

In the green : جوانی ۔

Green : (v) [OE'grenian'.] (۱) سبز ہونا ۔(۲) سبز رنگنا ؛ سبز رنگ عطا کرنا ؛ سبز لباس پہنانا ۔ (۳) صدف کو گڑھے میں رکھنا ۔(٤) دھوکا دینا ۔

Green ash : (n) دیودار کی ایک قسم ۔

Green back : (n) (۱) امریکی نوٹ ۔(۲) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۳) طیرباراں ۔(٤) (عامیانہ) بینگ ؛ مینڈک ۔

Green-back party : (n) ایک امریکی سیاسی پارٹی کا رکن جس کی شفارش تھی کہ سبز نوٹ کو ملک کا واحد سکہ ہونا چاہیئے ۔

Green-backer : (n) اس امریکی سیاسی پارٹی کا رکن جس کی شفارش تھی کہ سبز نوٹ کو ملک کا واحد سکہ ہونا چاہیئے ۔

Green-bag/Green bag : (n) کسی سبز چیز کا بنا ہوا بیگ جسے پہلے وکلاء دستاویز اور کاغذات رکھنے کےلئے استعمال کرتے تھے ۔

Green-bass : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Green-blights : (n) پودوں کی جوں ۔

Green-blind : (n) سبز کور ؛ جس کو سبز رنگ نظر نہ آئے ۔

Green-bone : (n) سینگا مچھلی ۔

Green-book : (n) سبز کتاب ؛ دفتری کتاب ۔

Green-bottle : (n) ایک قسم کی مکھی ۔

Green-brier : (n) امریکی چوب چینی ۔

Green-broom : (n) جھاڑ ؛ جھاڑو ؛ سیک ۔

Green-charge : (n) خام بارود ۔

Green cheese : (n) گھٹیا قسم کا پنیر ؛ سبز پنیر ۔

Green-cloth/Greencloth : (n) (۱) Board of Green cloth کا مخفف ۔ (۲) شاہی محل کا شعبہء بار رسانی ۔ (۳)بلیرڈ کی میز کا سبز اونی کپڑا ؛ بلیرڈ کی میز ۔

Green-cord : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Green-cormorant : (n) کلغی دار ماہی خور ۔

Green-corn : (n) کچا بھٹا ۔

Green crab : (n) کیکڑا ۔

Green-crop : (n) سبزی ۔

Green-diallage : (n) آتشی معدن کی ایک قسم ۔

Green dragon : (n) سوسن کی ایک قسم ۔

Green drake : (n) منی مکھی ؛ ایک قسم کا کپڑا جس کی عمر صرف ایک سال ھوتی ھے ۔

Green-earth : (n) لوہا ؛ پوٹا شیم وغیرہ کا ہائیڈرس سلیکیٹ ۔

Green-ebony : (n) جزائرغرب الہند کےایک درخت کی لکڑی ۔

Green-eyed : (a) (۱) سبز چشم ۔ (۲) حاسد ؛ رشک کرنےوالا ؛ حسرت خور ۔

The green-eyed monster : حسد ؛ رشک ؛ رقابت ۔

Green fat : (n) کچھوے کی چربی ۔

Green finch : (n) (۱) سبز قبا ؛ خفیری ۔(۲) (عامیانہ) پوپ کا آثرستانی محافظ ۔

Green-fire : (n) ایک قسم کی آتشبازی ۔

Green-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Green-fly : (n) (۱) ایک قسم کا چھوٹا کیڑا ؛ سبز جو ۔ (۲) مصنوعی چارہ ۔

Green-gage : (n) بیر کی قسم کا ایک سبز پھل ۔

Green-gill : (n) سبزی کھانے کی وجہ سے صدف کے گلپھڑے ۔

Green-gill/-gilled : (a) جس کا گلپھڑا سبز ھوگیا ھو ۔

Green gland : (n) قشریوں کے دو غدودوں میں سے ایک جو گردے کا کام دیتا ھے ۔

Green glass : (n) سبز شیشہ ۔

Green goods : (n) جعلی امریکی نوٹ ۔

Green goose : (n) بط کا تین ماہ کا بچہ ۔

Green-grosbeak : (n) دیکھو Green finch

Green-grocer : (n) سبزی فروش ؛ کنجڑا ؛ میوہ فروش ۔

Green-grocery : (n) سبزی فروشی ؛ میوہ فروشی؛ ترکاری بیچنا ؛ کنجڑے کا پیشہ ۔

Green head/Greenhead : (n) (۱) کاٹنے والی بڑی مکھی کی ایک جنس ۔ (۲) سادہ لوح ؛ بے وقوف ۔

Green house/Green-house : (n) (۱) شیشے کا گھر پودوں کےلئے سبز خانہ ۔ (۲) وہ گھر جس میں مٹی کے ظروف پکانے جانے سے پہلے رکھے جاتےہیں ۔

Green iron ore : (n) لوھے کا آبدار فاسفیٹ ۔

Green-jerkin : (n) جنگل کا نگہبان ۔

Green jaundice : (n) براروگ ؛ ایک قسم کا یرقان جس میں جلد سبز ھوجاتی ھے ۔

Green land : (n) (۱) شمالی امریکا کے جنوبی پوربی جانب ایک بڑا جزیرہ ؛ گرین لینڈ ۔ (۲) احمقوں کی دنیا ۔

Green lander : (n) گرین لینڈ کا باشندہ ۔

Green landic : (a) گرین لینڈ سے متعلق ؛ گرین لینڈ کے باشندے سے متعلق ؛ گرین لینڈ کی زبان سے متعلق ۔

Green landic : (n) گرین لینڈ کی زبان ۔

Green lead ore : (n) سبز کچا سیسہ ۔

Green-leek : (n) آسٹریلیائی دُم دراز طوطا ۔

Green linnet : (n) دیکھو Greenfinch

Green-louse : (n) پودے کی جوں ۔

Green manure : (n) گھاس کی کھاد ؛ ہری کھاد ۔

Green marble : (n) حجر الحیہ ۔

Green mineral : (n) سبز کچا تانبا ۔

Green oak : (n) بلوط کی لکڑی جو طفیلی سماروغ کی وجہ سے سبز ہو جاتی ہے ۔

Green oyster : (n) سبز صدف ۔

Green-peak/-peel : (n) [It.'picchioverde'.] سبز کٹ پھوڑا ۔

Green-plover : (n) ہدہد، نباح ۔

Green-pollack : (n) سیاہ رنگ کی یا سیاہ مچھلی ۔

Green-ribbon : (n) سبز فیتہ جو کسی تمغے کے ساتھ پہناجائے ۔

Green-room : (n) (۱) تھیٹر میں ایکٹروں کی خلوت گاہ ۔ (۲) گودام میں تازہ مال رکھنے کا کمرہ ۔

Green-salted : (a) صرف نمک لگایا ہوا (چمڑا) ۔

Green-sand/Greensand : (n) سبز ریگ ؛ ایک طرح کی سبز بھربھری مٹی ۔

Green sea : (n) موج جو جہاز پر آجائے ۔

Green shank : (n) بلوہ سبز پا ؛ ایک قسم کا بڑا پرندہ جو گیلی ریت میں پایا جاتا ہے ۔

Green sickness/Green-sickness : (n) یرقان ابیض ؛ سبز بھُس نوجوان عورتوں کی ۔

Green-sleeves : (n) بےوفا معشوق ۔

Green-snake : (n) (۱) (امریکا) دو غیر سمی سانپوں میں سے ایک ۔ (۲) آ کاس بیل ۔

Green soil : (n) زرخیز مٹی ۔

Green-soil : (v) زرخیز مٹی مہیا کرنا ۔

Green-stick : (n) (مرضیات) ہڈی کی چوٹ (خصوصاً بچوں کی) ۔

Green-stone/Greenstone : (n) (معدنیات) یشم سبز ۔

Green-stuff : (n) ہریالی ؛ ہری ترکاریاں ؛ سبزی ؛ نباتیات، روئیدگی ۔

Green syrup : (n) (شکر سازی) رس ۔

Green-table : (n) (۱) سبز کپڑے سے ڈھکی ہوئی میز ۔ (۲) جوا کھیلنے کی میز ؛ بلیرڈ کی میز ۔ (۳) مجلس شوریٰ ۔

Green tail : (n) پن مکھی ۔

Green tea : (n) سبز چائے جو بھاپ میں سکھائی جاتی ہے ۔

Green-ware : (n) (سفال گیری) تازہ بنے ہوئے ظروف جو ابھی سکھائے نہ گئے ہوں ۔

Green water : (n) (۱) (طب) نفاس ۔ (۲) دریائے نیل کی وہ حالت جب اس میں بہت کم پانی ہو ۔

Green-weed : (n) (۱) ایک جھاڑی جس کے پھول سے رنگ بنتا ہے ۔ (۲) سبز بحری گھاس ۔

Green-wing : (n) پن ککڑی جس کے بازو سبز ہوتے ہیں ۔

Green-wood : (n) ہرا جنگل ؛ تازہ لکڑی ۔

To go to the greenwood : قزاق بن جانا ۔

Green-wood : (a) تازہ (لکڑی) ۔

Green-wort : (n) ناک چھکنی ؛ کندس ۔

Green-yard/Geenyard : (n) کانجی ہاؤس ۔

Greenery : (n) (۱) سبزی ؛ ہریاول ۔ (۲) پود گھر ۔

Greenheart : (n) جزائر غرب الہند کے مختلف قسم کے درختوں کے نام ۔

Greenhorn : (n) (۱) نیا کارآموز ۔ (۲) ناتجربہ کار آدمی ؛ بیوقوف ؛ شخص نادان ؛ سادہ لوح ؛ جاہل ۔

Greenhornism : (n) ناتجربہ کاری ۔

Greening : (n) ایک قسم کا سیب جو پکنے پر سبز رہتا ہے ۔

Greenish : (a) قدرے سبز ؛ سبزی مائل ۔

Greenlaver : (n) ایک بحری گھاس جو کھائی جاتی ہے ۔

Greenless : (a) بے سبزہ ؛ بے ہریاول ۔

Greenlet : (a) سبز سہرہ (پرند) ۔

Greenly : (adv.) (۱) سبز رنگ کے ساتھ؛ سبزہ زار کی طرح ۔ (۲) تازگی سے ؛ جوانی سے ؛ توانائی سے ۔ (۳) ناتجربہ کاری سے ۔

Greenness : (n)[OE.'grennes'.] (۱) سبزی ؛ ہراپن ۔ (۲) کچاپن یا ناپختگی ؛ ناتجربہ کاری ؛ توانائی ۔

Greenockite : (n) [Named after Lord Greenock.] کیڈییم (Cadmium) کا خام سلفائیڈ ۔

Greensward : (n) سبزہ زار ؛ چمن ؛ ہری گھاس کا تختہ ۔

Greenth : (n) سبزہ ؛ گھاس ؛ ہریاول ؛ روئیدگی ۔

Greenwich : (n) انگلستان کے صوبہء کینٹ کا ایک شہر جس میں سرکاری رصدگاہ ہے ؛ گرینچ ۔

Greenwich stars : (n) وہ ستارے جو بحری تقویم نجومی میں قمری تخمین میں کام آتے ہیں ۔

Greenwich time : (n) معیاری وقت ؛ نصف النہار گرینچ کا وقت جو انگلستان اور بعض دوسرے ممالک میں رائج ہے ۔

Greeny : (a) دیکھو Greenish

Greet : (v) [OE.'gretan'.] (۱) سلام کرنا ؛ آداب کرنا ؛ تسلیمات کرنا؛ بندگی کرنا ؛ خیروعافیت پوچھنا ۔ (۲) مبارک باد دینا؛ مبارک سلامت کہنا؛ تہنیت دینا ۔ (۳) خیر مقدم کرنا ؛ خوش آمدید کہنا ۔ (٤) نظر پڑنا ؛ گوش زد ہونا ۔

Greet : (v) [OE.'gretan'.] رونا ؛ آہ و بکا کرنا ؛ فریاد کرنا ۔

Greeter : (n) سلام کرنے والا ؛ مبارک باد دینے والا ؛ بندگی کرنے والا ۔

Greeter : (n) رونےوالا ؛ آہ وبکا کرنے والا ؛ فریاد کرنے والا ۔

Greeting : (n) (۱) سلام ؛ بندگی ؛ تسلیمات ؛ آداب ۔ (۲) مبارک باد ؛ تہنیت ۔ (۳) خیر مقدم ۔

Send the greeting : آداب و سلام بھیجنا ۔

Greffier : (n) [Fr.] رجسٹرار ؛ محرر ؛ افسر رجسٹری ۔

Gregal : (a) [L.'gregalis'.] گلے سے متعلق ۔

Gregale/Grigale/Grecale : (n) [It.] بحیرہء روم کی شمالی جنوبی ہوا ۔

Gregarine : (a) [mod. L.'Gregarina'.] (حیوانیات) غولیہ سے متعلق ۔

Gregarine : (n) غولیہ کا ایک رکن ۔

Gregarious : (a) [L.'gregarius'.] (۱) جھنڈ میں چرنے والا ؛ غول پسند؛ غولی ۔ (۲) ملنسار؛ صحبت پسند ۔ (۳) (نباتیات) ہم نمو ؛ ہم رو ؛ خوشہ خوشہ ؛ جھنڈ میں اگنے والا ۔ (٤) گلوں کا؛ گروہ یا مجمع کے متعلق ؛ گروہی ۔ (٥) (طب) گچھا دار ۔

Gregariously : (adv.) غول پسندی یا صحبت پسندی سے ۔

Gregariousness : (n) غول پسندی ؛ صحبت پسندی ؛ جماعت پسندی ؛ (فلسفہ، نفسیات) گروہ پسندی ۔

Grege/Greig : (n&a) [Fr.] زردی مائل بھورا ؛ زردی مائل بھورا رنگ ۔

Grego : (n) [L.'Graecus'.] (۱) ایک موٹا کوٹ ۔ (۲) (عامیانہ) موٹا اُور کوٹ ۔

Gregorian : (a) [med.L.'Gregorianus'.] (۱) پوپ گریگری اول سے متعلق ۔ (۲) پوپ گریگری سیزدہم سے متعلق ۔ (۳) جےگریگری کی دوربین سے متعلق ۔

Gregorian : (n) (۱) ایک سادہ طرز کا راگ جو گریگری ، سیزدہم سےمنسوب ۔ (۲) گریگری حجام کا بنایا ہوا مصنوعی بال ۔ (۳) اٹھارھویں صدی کی سوسائٹی کا رکن ۔

Gregorian Calendar : (n) پوپ گریگری کا اصلاح کردہ نظام تقویم۔

Gregorian epoch : (n) گریگری سنہ جو ۱۵۸۲ء سے شروع ہوتا ہے ۔

Gregorian style : (n) نیا نظام تقویم (یعنی گریگری کا) ۔

Gregorianist :(n) پوپ گریگری سیزدہم کے راگ کے استعمال کا حامی ۔

Gregory/Gregory-powder : (n) سفوف ریوند چینی ۔

Greisen : (n) [G.] ایک قسم کا سنگ خارہ ۔

Gremial : (n) [med. L.'gremialis'.] ایک ریشمی رومال جو بعض مذہبی تہواروں کے موقع پر بشپ کی گود میں ڈال دیا جاتا ھے ۔

Grenade : (n) [Fr.] (۱) چھوٹا شل یا بم کا گولہ ؛ دستی بم ؛ نارنجک ۔ (۲) شیشے کا ظرف جس میں کیمیاوی اجزا بھر کر پھینکتےہیں ؛ حقہ ۔

Drain grenade : تیز بو بم جسے نالے میں رساؤ کا پتا لگانے کےلئے ڈالا جاتا ھے ۔

Fire grenade : آگ بجھانے کا بم ۔

Grenad : (n) [Perhaps. Fr.] (طباخی) ایک قسم کا کھانا جس میں بچھڑے کے گوشت کےٹکڑے اور کبوتر کا گوشت وغیرہ ملے ہوتے ہیں ۔

Grenadier : (n) [Fr.] (۱) دستی بم پھینکنے والا سپاہی ۔ (۲) شاہی پیادہ فوج کی پہلی رجمنٹ ۔ (۳) جنوبی افریقہ کا ایک پرندہ جس کے پر لال اور کالے ہوتے ہیں ۔ (٤) ایک قسم کی مچھلی ۔

Grenadilla : (n) دیکھو Grandilla

Grenadine : (n) [Fr.'grenadin'.] ایک قسم کا کھانا جس میں بچھڑے کا گوشت اور مرغ ہوتا ھے ۔

Grenadine : (n) [Fr. grenadine'.] جالی دار ریشمی یا ریشمی اور اونی کپڑا ۔

Grenadine/-red : (n) فرانس کی بنی ہوئی انار کی شراب ۔

Grenado : (n) [Sp.'granada'.] شیشے کا ظرف جس میں کیمیاوی اجزا بھر کر پھینکے جاتے ہیں ۔

Grenatite/Grantite : (n) (معدنیات) سنگ صلیبی ۔

Gressorial/Gresorious : (a) [mod. L.'gressorius'.] (حیوانیات) چلنے والا ؛ چلنےکا ؛ روندہ ۔

Grey/Gray : (a) [OE.'graeg'.] (۱) خاکستری ؛سیاہی مائل سفید ؛ بھورا ؛ رمادی ۔ (۲) دھندلا ؛ ماند ؛ سنسان؛ اُداس ۔ (۳) سفید (بال) ؛ سفیدبال والا ۔ (٤) (انسان) بوڑھا؛ کُہن سال ؛ تجربہ کار؛ آزمودہ کار ؛ پُختہ مغز۔ (٥) بہت قدیم ؛ پرانا؛ پراچین ۔ (٦) مختلف راہبوں اورراہباؤں کی صفت ان کے لباس کی وجہ سے ۔ (۷) بھوری آنکھ والا ۔ (۸) افسردہ ۔ (۹) اوسط ؛ درمیانہ ۔

Grey/Gray : (n) (۱) بھورے کپڑے ۔ (۲) بے دھوپ کی دھیمی روشنی ؛ ٹھنڈی روشنی ۔ (۳) بھورا خاکستری رنگ ۔ (٤) خاکستری رنگ کا گھوڑا۔ (٥) (بندوق سازی) بھورا دھبا۔ (٦) (جمع) فوج کا ایک دستہ (۷) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۸) آدھی پینی (Penny) جس کے دونوں رخ یکساں ہوتےہیں ۔

The grey mare is the better horse : عورت مرد پر حکومت کرتی ھے ۔

Grey/Gray : (v) بھورا ہونا ؛ بھورا کرنا ۔

Grey-back/Greyback : (n) (۱) امریکی خانہ جنگی کا متحدہ ریاستوں کا سپاہی ۔ (۲) جوں ۔ (۳) مختلف چڑیوں کے نام ۔ (٤) خاکستری وہیل ۔

Grey band : (n) بھربھرے پتھر کی ایک قسم ۔

Grey/bass : (n) Perch خاندان کی ایک سمندری مچھلی ۔

Grey-beard/Graybeard : (n) (۱) سفیدریش ؛ بڈھا ؛ ضعیف ؛ عمر رسیدہ ؛ پیر کہن سال ۔ (۲) پتھر یامٹی کا بڑا جگ ۔ (۳) ایک طرح کی کائی ۔ (٤) حیوان مرجانیہ ۔

Grey-beared : (a) ضعیف ؛ عمر رسیدہ ۔

Grey-coat : (n) خاکستری کپڑے پہننے والا ؛ خصوصاً کیمبرلینڈ کا کسان ۔

Grey-coated : (a) خاکستری کپڑے پہنے ہوئے ۔

Grey-coat hospital : (n) ایک خیراتی اسکول جس کےطالب علم خاکستری کپڑے پہنتے ہیں ۔

Grey-coat parson : (n) وہ شخص جس کو کلیسا کی ضبط شدہ جائداد دی جائے ۔

Grey crow : (n) تاجدار کوا ۔

Grey-duck : (n) بز بطخ ۔

Grey eminence : (n) پس پردہ قوت رکھنےوالا ۔

Grey-faced : (a) (۱) خاکستر رو ۔ (۲) تھکا ماندہ ۔

Grey-falcon : (n) ایک قسم کا باز ۔

Grey-fly : (n) ایک قسم کا بھونرا ۔

Grey-fowl : (n) بھٹ تیتر ۔

Grey-frier : (n) فرانسکن طریق کا راہب ۔

Grey-goose : (n) جنگلی ہنس ۔

Grey-groat : (n) کم قیمت (کوئی چیز) ۔

Grey-head : (n) بوڑھا ؛ ضعیف ؛ قدیم ؛ پرانا ۔

Grey-hen : (n) مادہ بھٹ تیتر ۔

Grey lag goose/Greylag : (n) جنگلی ہنس ۔

Grey matter : (n) دماغ ؛ مغز دماغ ؛ دماغ کا خاکستری مادہ ؛ مخ ۔

Grey millet : (n) ایک قسم کا پودا جس کے بیج پہلے بطور دوا استعمال ہوتے تھے ۔

Grey mullet : (n) شاہ ماہی کی ایک قسم ۔

Grey powder : (n) پارے اور کھریا کا سفوف ۔

Grey-russet : (n) موٹا بھورے رنگ کا کپڑا ۔

Grey-stone/Graystone : (n) خاکستری رنگ کی آتش فشاں چٹان ۔

Grey-wether : (n) سنگ ریزی ۔

Greyhoud : (n) [OE.'grighund'.] تازی کتا ؛ ایک قسم کا شکاری کتا ۔

Ocean greyhound : تیز رفتار جہاز ۔

Greyhound fox : (n) سب سےبڑی اور بہادرقسم کی لومڑی ۔

Greyhound racing : (n) ایک جدید شرط کا کھیل جس میں مصنوعی خرگوش دوڑائے جاتے ہیں اور تازی کتے پیچھا کرتے ہیں ۔

Greyish/Grayish : (a) بھورا سا ؛ خاکستری ۔

Greyness/Grayness : (n) بھوراپن ؛ دھندلاپن ۔

Greywacke/Gray-/Greywack : (n) (ارضیات) گاریگی ۔

Gribble : (n) [Oringin unkn.] ایک چھوٹا بحری نقب زن قشریہ ۔

Grid : (n) [Back-formation from'Gridiron'.] (۱) جالی جنگلہ ؛ کٹہرا ۔ (۲) انگیٹھی ؛ سیخدار چولہا ۔ (۳) ریل کی لائنوں ، بجلی کے تاروں وغیرہ کا جال ۔ (٤) ایک قسم کا صمام ۔ (٥) ضابطہ برقیرہ ۔ (٦) تاروں کا جال ۔

Grid ware : (n) (تاریخ) جالی دار برتن ۔

Griddle : (n) [OFr.'gredil, gridil'.] (۱) توا ۔ (۲) تاروں کی چھلنی ۔

Griddle : (v) (۱) توے پر پکانا ۔ (۲) تاروں کی چھلنی سے چھاننا ۔

Gride : (n) رگڑ کی آواز ۔

Gride : (v) [Metathetic f.'Giro.] کاٹنا ؛ چھیلنا (رگڑ کی آواز کے ساتھ) ؛ سوراخ کرنا ؛ بیندھنا ۔

Gridiron : (n( [ME.'gredire'.] (۱) گوشت بھوننے کی لوہے کی انگیٹھی ؛ سیخدار چولہا ؛ شیکارہ ۔ (۲) وہ کٹہرا جو جہاز کو بندرگاہ میں روکے رہتا ہے ۔ (۳) لکڑی (وہ ڈھانچہ جس سے تھیٹر کے پردے گرائے جاتے ہیں) ۔ (٤) گھڑی لٹکن جو کئی دھاتوں سے بنتا ہے ؛ سیخ دار رقاص ۔ (٥) فٹ بال کا میدان ۔

Gridiron : (v) متوازی لکیریں بنانا ۔

Gridiron pendulum : (n) گھڑی کا لٹکن ؛ سیخ دار رقاص ۔

Gridiron valve : (n) سیخ دار صمام ۔

Grieced : (a) (نقابت) (صلیب کے متعلق) زینوں پر رکھی ہوئی ۔

Grief : (n) [ME.'gref'.] رنج ؛ ملال ؛ کلفت ؛ افسوس ؛ حزن ؛ الم ۔

To bring to grief : مصیبت میں مبتلا کرنا ؛ برباد ہونا ؛ ناکام کرنا ؛ ہرانا ؛ شکست دینا ۔

To come to grief : مصیبت میں مبتلا ہونا ؛ برباد ہونا ؛ ناکام ہونا ؛ ہارنا ؛ شکست کھانا ؛ نقصان اٹھانا ۔

Grief-muscles : (n) چہرے کے وہ عضلات جن سے اظہارغم ہوتا ہے ۔

Griefful : (a) پُررنج ؛ پُرالم ۔

Griefless : (a) بےغم ؛ بےرنج ۔

Grieflessness : (n) بے غمی ۔

Grieko : (n) دیکھو Grego

Grievance : (n) [ME.'grevance'.] شکایت ؛ شکوہ ؛ رنجش ۔

Grieve : (n) [OE.'groefa'.] (۱) صوبہ دار۔(۲) جمعدار نگراں ۔ (۳) منتظم ؛ زمینداروں کا کارندہ ۔

Grieve : (v) [ME.'greve'.] (۱) رنج دینا ؛ رنجیدہ کرنا ؛ تکلیف دینا ؛ دل دکھانا ۔(۲) رنج کرنا ؛ رنجیدہ ہونا؛ محزوں ہونا؛ ملول ہونا؛ متاسف ہونا ۔

Grievedly : (adv.) رنج کے ساتھ؛ متاسفانہ ۔

Griever : (n) (۱) آزار رساں ۔(۲) غمگین ؛ رنجیدہ ۔

Grieveship : (n) صوبہ ؛ ضلع ۔

Grieving : (a) (۱) تکلیف دہ ۔(۲) غمگین ۔

Grievingly : (adv.) تکلیف دہ طورپر ؛ غمگین ہوکر ۔

Grievous : (a) [ME.'grevous'.] (۱) تکلیف دہ ؛ضرر رساں ؛ مضر؛ جانگزا ؛ مہلک ۔(۲) سخت ؛ شدید ؛ حد درجے کا۔ (۳) سنگین ؛ بڑا ؛ عظیم ؛ شدید؛ نہایت خراب ؛ فاش ؛ زبوں ۔ (٤) المناک ؛ درد انگیز ؛ ملال انگیز ۔

Grievously : (adv.) سختی سے ؛ شدت سے ؛ تکلیف دہ یا المناک طریقے سے ۔

Grievousness : (n) تکلیف دہی ؛ ضرر رسانی ؛ ہلاکت ؛ سنگینی ؛ المناکی ؛ ملال انگیزی ۔

Griff : (n) [Abbrev. fo Griffin'.] تازہ وارد یورپی ؛ ناتجربہ کار ؛ اناڑی شخص ۔

Griff : (v) دھوکا دینا ۔

Griff/Griffe/Griffo : (n) ['origin unkn '.] یوروپی حبشی دوغلے یا حبشی کا بچہ ۔

Griff : (n) [Origin unkn.] سلاخ دار چوکھٹہ جو بننے میں استعمال ہوتا ھے ۔

Griff : (n) [Origin unkn.] گہری گھاٹی ۔

Griff : (n) [Origin unkn.] خفیہ اطلاع ؛ صحیح خبر ۔

Griffin/Griffon/Gryphon : (n) [OFr.'grifoun'.] (۱) ایک خیالی جانور جس کے پر اور بازو عقاب کے سےاور باقی جسم شیر کا سا تصور کیا جاتا ھے ؛ اس جانور کی شبیہ ۔(۲) ایک قسم کا گِدھ ۔

Griffin : (n) [Origin unkn.] تازہ وارد یورپی ؛ ناتجربہ کار ؛ اناڑی شخص۔

Griffin : (n) [Origin unkn.] یوروپی حبشی دوغلا ؛ گندمی ۔

Griffinage : (n) (۱) کسی یوروپین کا ہندوستان میں پہلا (۲) ناتجربہ کاری ؛ خام کاری ۔

Griffin's foot : (n) جراحی کا آلہ ۔

Griffon : (n) [Fr.'griffon'.] موٹے بالوں والا کتا جو ٹیریر سے مشابہ ہو تا ھے ۔

Griffon-vulture : (n) ایک قسم کا گدھ ۔

Grig : (n) [Origin unkn.] (۱) بام مچھلی ۔(۲) ضرورت سے زیادہ زندہ دل آدمی ۔ (۳) (عامیانہ) ایک فاردنگ ۔(٤) جھینگر ٹڈا ۔

As merry as a grig : خوش و خرم ؛ چاق و چوبند ۔

Grig : (n) [W.'grug'.] خلنج ؛ اریقی ۔

Grill : (n) [f.'Grill (v).] (۱) بھنا ھوا یا بریاں گوشت ۔ (۲) Grill Room کا مخفف ۔(۳) سختی سے پوچھ گچھ کرنا ۔

Grill : (n) [OFr.'gril'.] دیکھو Gridiron

Grill: (n) (۱) (خانقاہ میں) جنگل یا جال دار اوٹ ۔ (۲) (ٹینس) دیوار میں چوکور موکھا ۔(۳) وہ ڈھانچہ جس میں مچھلی کے انڈوں سے بچے نکالےجاتےہیں ۔(٤)ٹکٹ کے کنارے چھوٹے چھوٹے نقطوں کا پیٹرن (نمونہ) ۔

Grill : (v) (۱) بھوننا ؛ بریاں کرنا ؛ کباب کرنا ۔(۲) تکلیف دینا ؛ ایذا دینا ؛ جلا دینا ؛ پھونک دینا ۔ (۳) سختی سے پوچھ گچھ کرنا ۔(٤) بھُنا جانا ۔

Grill-room : (n) ریستوران کا کمرہ جہاں بھنا ھوا گوشت بِکتا ھے ۔

Grillage : (n) [Fr.'grillage'.] لکڑی کا ڈھانچہ جو دھنسنے والی زمین پر مکان کی بنیاد کا کام دیتا ھے ۔

Grin : (n) [f.'Grin (v).] حقارت آمیز یا کِھسیانی ہنسی ؛ زہر خند ؛ بدتمیزی کی ہنسی ۔

Grin : (v) [OE 'gennian'.] (۱) کھسیانی ہنسی ہنسنا ؛ زہرخند کرنا ؛ بدتمیزی سے ہنسنا ؛ دانت نکالنا ۔(۲) ہنس کر اظہار حقارت کرنا ۔

To grin and bear it : تکلیف کو ہنسی خوشی برداشت کرنا ۔

To grin like a Cheshire cat : دیکھو Cat

To grin on the other side of one's face : شرمندہ ہونا۔

Grind : (n) [f.Grind (v).] (۱) پسپائی ۔(۲) دن رات کامطالعہ ؛ کھٹائی (کام میں) ؛ شدید محنت ۔(۳) سیر ؛ چہل قدمی ۔(٤) (جامعوں میں) کھاٹی باز گھڑ دوڑ ۔(٥) محنتی طالب علم ۔(٦) رقص میں چوتڑ کو حرکت دینا ۔

Grind : (v) [OE.'gridan'.] (۱) پیسنا ؛ چبانا ۔(۲) پیسنا ۔ (۳) ستانا ؛ ظلم کرنا ؛ جبر ستانی کرنا ؛ پیس ڈالنا ۔(٤) تیزکرنا ؛ سان چڑھانا ؛ دھار رکھنا ۔ (٥) چکی چلانا ؛ چکی پیسنا۔(٦) دستی آرگن بجانا ؛ دستے کو حرکت دینا ۔(۷) محنت کرنا ؛ گھوٹنا ؛ رٹنا ؛ بیحد محنت سے مطالعہ کرنا یا پڑھنا ۔(۸) محنت سے تعلیم دینا ؛ پڑھانا ۔ (۹) گھسنا ؛ رگڑنا ؛ ملنا ۔(۱۰) (دانت) پیسنا ۔ (۱۱) رقص میں چوتڑ کو حرکت دینا ۔

To grin the faces (or face) of : پیس ڈالنا ؛ ستانا ۔

Grind : (a) مسلسل نمائش کرنےوالا ۔

Grind : (n) [Scand. origin.] افقی شہتیر کا دروازہ ۔

Grind down : (v) دبانا ؛ سختی سے قابو میں رکھنا ۔

Grinded : (a) پسا ہوا ۔

Grinder : (n) (۱) ڈاڑھ۔(۲) چکی ؛ آسیا ۔(۳) چکی کا اوپر کا پاٹ ۔ (٤) پیسنےوالا ؛ سان پر چڑھانےوالا ؛ گھوٹنےوالا؛ رہنےوالا ۔(٥) مزدوروں سے سخت محنت لینےوالا ۔(٦) مختلف چڑیوں کےنام جن کی آوازیں کرخت ہوتی ہیں ۔ (۷) (ریڈیو) گڑگڑاہٹ؛ اضطراب طویل ۔(۸) (عامیانہ) نجی معلم؛ (کارنیول وغیرہ میں) چلانےوالا۔(۹) نقال رقاص خصوصاً وہ جو چوتڑ کو حرکت دینے میں ماہر ہوتا ہے ۔(۱۰) بڑا ورقی سمبوسہ ۔

Grille : (n) [OFr.'grille'.] دیکھو Grill

Grille : (v) (۱) جنگلہ لگانا ۔(۲) (ٹکٹ کے کنارے پر) چھوٹے چھوٹے نقطوں سے پیٹرن بنانا ۔

Grilse : (n) [Origin unkn.] سالمن مچھلی کا بچہ ۔

Grim : (a) [OE.'grim'.] (۱) سخت ؛ سنگ دل ؛ ظالم ؛ بےرحم ۔ (۲) خوفناک ؛ مہیب ؛ ہیبت ناک ؛ ڈراؤنا ؛ بھیانک؛ کریہہ المنظر؛ وحشتناک ۔(۳) کِھسیانا؛ تلخ (ہنسی وغیرہ) ۔

To hold or cling like grim death : خوب مضبوط پکڑنا ۔

Grim : (adv.) ظالمانہ طورپر؛ بےرحمی سے؛ خوفناک طورپر ۔

Grim : (v) بے رحم یا ڈراؤنا بنانا ۔

Grimace : (n) [Fr.'grimace'.] (۱) مضحک شکل ؛ چہرے کا بناوٹی انداز ۔(۲) بناوٹی شکل بنانا ؛ تصنع ؛ بناوٹ ۔

Grimace : (v) منہ بنانا ؛ مضحک شکل بنانا ۔

Grimacer : (n) منہ بنانے والا ۔

Grimalkin : (n) [f.Grey+Malkin.] دیکھو Graymalkin

Grime : (n) کالک ؛ کلونس ؛ میل ؛ میل کچیل ۔

Grime : (v) کالک لگانا ؛ میلا کرنا ؛ کثیف کرنا؛ آلودہ کرنا۔

Grimgribber : (n) قانون یا ٹیکنکی بولی ؛ عالمانہ بے معنی گفتگو ۔

Griminess : (n) میلا رہنا ؛ میل ؛ کثافت ۔

Grimly : (adv.)[OE.'grimlice'.] بےرحمی سے ؛ سنگدلی سے ؛ سختی سے ؛ خوفناک طور پر ؛ بے رحمانہ نظر سے ۔

Grimm(e) : (n) [Fr.'grimme'.] مغربی افریقہ کا چکارا ۔

Grimm's law : (n) جرمنی زبانوں میں حرف صحیح کی تبدیلیوں کے قوانین کے نام ۔

Grimness : (n) سنگدلی ؛ ڈراؤناپن ؛ کریہہ المنظری ۔

Grimy : (a) میلا ؛ گندہ ؛ کثیف ؛ سیاہ فام ۔

Grinder's asthma/-phthisis/-rot : (n) مرض سان کاران ؛ پھیپھڑے کی ایک بیماری ۔

Grindery : (n) (۱) سازو سامان جو جوتا بنانے والےاستعمال کرتے ہیں ۔ (۲) سان کاری کی جگہ ۔

Grinding : (n) پسائی ؛ سان کاری ۔

Grinding : (a) (۱) سان دینےوالا ؛ پیسنے والا ۔ (۲) پیسے جانے کےلائق ۔ (۳) شدید(درد) ۔ (٤)تکلیف دہ ۔ (٥) (آواز) کرخت ؛ ناگوار ۔

Grinding stone : (n) (تاریخ) گھسنے کاپتھر ؛ پیسنے کاپتھر ۔

Grinding wheel : (n) (۱) سان پہیّا ۔ (۲) وہ عمارت جہاں سان دی جاتی ھے ۔

Grindingly : (adv.) پیستے ہوئے ۔

Grindle : (n) [G.'grundel'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Grindstone : (n) [ME.'grinstone'.] سان ؛ نسان ۔

To hold (keep, bring, put) one's nose to the grindstone : ستانا ؛ ہل میں جوتے رکھنا ؛ سختی سےکام لینا ۔

Gringa : (n) [Sp.] ہسپانوی امریکی حقارتاً انگریز خاتون کےلئے یہ لفظ استعمال کرتے ہیں ۔

Gringo : (n) ہسپانوی امریکی حقارتاً انگریز یا امریکی انگریز کےلئے یہ لفظ استعمال کرتے ہیں ۔

Grinner : (n) زہرخند کرنےوالا ؛ کھسیانی یا طنز آمیز ہنسی ہنسنےوالا ۔

Grinning : (a) زہر خند کرنے والا ؛ کھسیانی ہنسی ہنسنے والا ۔

Grinningly : (adv.) زہر خند کرتے ہوئے ؛ کھسیانی ہنسی ہنستے ہوئے ۔

Grip : (n)[OE.'gripe,'gripa'.] (۱) قبضہ ؛ پکڑ ؛گرفت ؛ پنجہ ۔ (۲) قابو ؛ قبضہ ؛ عبور ؛ مہارت ۔ (۳) ہاتھ ہلانے کا طریقہ ۔ (٤) مشین کا ایک پرزہ ؛ کلپ ۔ (٥) دستہ ؛ قبضہ ۔ (٦) سخت تکلیف ؛ تشنج ۔ (۷)بیگ ؛ دستی بیگ ۔ (۸)مٹھی بھر۔ (۹)تھیٹر میں مناظربدلنے والا ۔ (۱۰) ایک قسم کی گھاس جو کپڑوں میں چمٹ جاتی ھے ۔ (۱۱) کیل کے دو سروں کے بیچ دھات کی کل موٹائی۔

At grips : دست بدست ؛ دست و گریباں ۔

To lie in grip : کٹا ہوا غلہ ۔

Grip : (n) [OE.'grypa'.] چھوٹی خندق ؛ کھائی ؛ پرنالا ۔

Grip : (v) [OE.'grippa'.] (۱) پکڑنا ؛ مٹھی میں لینا ؛ تھامنا ؛ مضبوط پکڑنا۔ (۲) متوجہ کرنا؛ توجہ منعطف کرنا۔ (۳) متاثر ۔

Grip : (v) چھوٹی خندق کھودنا ؛ پرنالا بنانا ۔

Grip-brake : (n) دستی بریک ؛ دستی روک ۔

Grip-car : (n) ایک قسم کا ٹرام ۔

Grip-man : (n) ٹرام چلانے والا ۔

Gripe : (n) [f.Gripe (v).] (۱) پکڑ ؛ گرفت ؛ قبضہ ؛ قابو ؛ اینٹھن ۔ (۲) دستہ ؛ قبضہ ؛ ہتھا ۔ (۳) رسیاں جن سے کشتی ساحل سے بندھی رہتی ھے ۔ (٤) ( جمع ) درد قولنج ۔ (٥) مٹھی بھر ۔ (٦) (جراحی) رگ کو انگلیوں سے دبانا ۔ (۷)زبردستی لےلینا؛ ستانا ؛ تکلیف ۔

Gripe : (n) چھوٹی خندق ؛ کھائی ؛ پرنالا ۔

Gripe : (n) [ME.'greepe'.] (بحری) جہاز کے پیندے کے اگلے کنارے کی شہتیر ۔

Gripe : (v) [OE.'gripan'.] (۱) مضبوط پکڑنا ؛ بھینچنا ؛ مضبوط گرفت کرنا؛ زورسےپکڑنا ۔ (۲) تکلیف دینا؛ دبانا۔ (۳) دردقولنج پیدا کرنا۔ (٤) رسیوں سے باندھنا(بحری) ۔ (٥) (جہاز کا) پتوار چلانے کےباوجود ہواکے رخ پر چلنا۔ (٦) شکایت کرنا ؛ اعتراض کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ۔

Gripe : (v) چھوٹی خندق کھودنا ؛ پرنالا بنانا ۔

Gripe-all : (n) لالچی ؛ حریص ؛ طامع ۔

Griper : (n) پکڑنے والا ؛ تھامنےوالا ۔

Gripe's egg : (n) گریفن کا انڈا ۔

Gripingly : (adv.) حریصانہ ؛ تکلیف دہ طور پر ۔

Gripingness : (n) حرص ؛ گرفت ۔

Gripless : (a) (۱) بےگرفت ۔ (۲) کمزور ؛ بے جان ۔

Grippe/Grip : (n) [Fr.] انفلوئنزا ؛ جنگی بخار ۔

Gripper : (n) (۱) (آئرستان کا) مین ۔(۲) (آسٹریلیا میں) بھیڑ پکڑنے والا ۔(۳) پکڑنے کا کوئی آلہ ؛ گیرندہ ۔

Gripple : (a) [OE.'gripul'.] (۱) بخیل ؛ کنجوس ۔ (۲) مضبوطی سے پکڑنے والا ۔

Grippy : (a) بخیل ' کنجوس ۔

Grippy : (a) انفلوئنزا میں مبتلا ۔

Gripsack : (n) سفری بیگ ؛ دستی بیگ ۔

Gris-amber : (n) دیکھو Ambergris

Grisaille : (n) [Fr.] آرائشی مصوری کا ایک طرز ؛ ایک طرح کی رنگ کاری جس میں خاکستری رنگ کے نقوش بنائے جاتے ہیں ۔

Grisaille : (a) آرائشی (طرز مصوری) ۔

Grisard : (n) [OFr.] سفید بالوں والا شخص ۔

Griseous : (a) [med. L.'griseus'+-ous.] رمادی ؛ نیلگوں ؛ خاکستری ؛ سفیدی مائل خاکستری ۔

Grisette : (n) [Fr.] (۱) ایک سستا بھورے رنگ کا کپڑا ۔ (۲) فرانس کی مزدور لڑکی ۔(۳) ایک قسم کا پروانہ ۔(٤) قحبہ جو کل وقتی نہ ہو ؛ جوان عورت جو عصمت فروشی کے ساتھ دوسرا پیشہ بھی کرتی ہو ۔

Griskin : (n) سور کے ران کا بے چربی دار گوشت ۔

Grisled : (a) خاکستری ؛ خاکی ؛ بھورا ؛ خاکستری بالوں والا ؛ بھورے بالوں والا ۔

Grisliness : (n) خوفناک ہونا ؛ ڈراؤنا پن ؛ بدہیبتی ۔

Grisly : (a) [Late OE.'grislic'.] خوفناک ؛ بدہیبت ؛ مہیب ؛ ڈراؤنا ؛ ہولناک ؛ دہشتناک ۔

Grison : (n) [Fr.] (۱) جنوبی امریکا کا ایک گوشت خور چوپایہ ۔(۲) جنوبی امریکا کا بندر ۔

Grist : (n) [OE.'grist'.] (۱) غلہ جو پیسا جائے ؛ پیسا جانے والا غلہ ۔(۲) مخصوص مقدار یا عدد ۔(۳) پیسا ہوا غلہ ۔(٤) کوٹا ہوا شعیرہ ۔

All is grist that comes to his mill : وہ ہر چیز سے فائدہ اٹھاتا ہے ۔

To bring grist to the (one's) mill : فائدہ پہنچانا ۔

Grist : (n) دھاگے یا رسے کی موٹائی ۔

Grist : (v) غلہ وغیرہ پیسنا ۔

Grist-mill : (n) چکی ؛ آسیا ۔

Gristing : (n) غلہ پیسنا ؛ پیسا ہوا غلہ ۔

Gristle : (n) [OE.'gristle'.] (۱) کرکری ہڈی ؛ چبنی ہڈی ؛ نرم ہڈی ؛ غضروف ۔(۲) کردار کی استقامت ۔

In the gristle : ابتدائی حالت یا شکل میں ؛ خام ؛ نارسیدہ ۔

Gristly : (a) کرکری ہڈی کی طرح ؛ غضروفی ۔

Grit : (n) [OE.'greot'.] (۱) سنگ ریزہ ؛ کنکری ؛ کنکر ۔ (۲) موٹا ؛ رتیلا پتھر ۔(۳) رتیلے پتھر کے ذرے ۔ (٤) (زور) کس ؛ بل ؛ جیوٹ ؛ استقلال ؛ ہمت ؛ ست ۔(٥) (کنیڈا کی سیاست میں) آزاد خیال ۔

Grit : (n) [OE.'grytt (e)'.] (۱) کٹی ہوئی جئی ۔(۲) موٹا جئی کا آٹا ۔

Grit : (v) (۱) کرکراہٹ کی آواز پیدا کرنا ؛ کرکرانا ۔ (۲) (دانت) کسکسانا ۔(۳) کنکر یا بالو بچھانا ۔

Grit-berry : (n) ایک قسم کا گودہ دار پھل ۔

Grit-board : (n) ہینگا ۔

Grit-emery : (n) موٹا کرنڈ ۔

Grit-rock : (n) موٹا رتیلا پتھر ۔

Grith :(n)[Late OE.'grip'.] (۱) محدود حفاظت ۔(۲)جائے امان ۔

Church girth : امان کلیسا ۔

Grithbreach : (n) نقض امن یا اُس کی سزا ۔

Gritstone : (n) موٹا رتیلا پتھر ۔

Gritty : (a) (۱) کِر کرا ؛ کنکر دار ؛ کسکسا ۔(۲) استقلال والا ؛ جیوٹ ؛ ہمت والا ۔

Gritty-core : (n) (تاریخ) کنکریلا جگر ۔

Grivet : (n) [Origin unkn.] شمالی مشرقی افریقہ کا چھوٹا بندر ۔

Grivoiserie : (n) [Fr.] عیاشی ؛ بیہودگی ؛ بد اخلاقی ۔

Grizel : (n) نیک اور صابر بیوی ۔

Grizzle : (a) بھورا؛ خاکستری ؛ خاکستری بالوں والا ۔ بھورے بالوں والا ۔

Grizzle : (n) (۱) بھورا یاخاکستری گھوڑا یا دوسرا مویشی ۔ (۲) بھورا یا خاکستری بال ۔ (۳) بھورا رنگ ۔ (٤) دوسرے درجے کی اینٹ ۔

Grizzle : (v) (۱) خاکستری بنانا؛ بالوں کو خاکستری کرنا ۔ (۲) بالوں کا سفید ہونا ۔

Grizzled : (a) دیکھو Grisled

Grizzly : (a) بھورا ؛ خاکستری ؛ خاکی ؛ بھورے بالوں والا ۔

Grizzly : (n) شمالی امریکا کا بڑا ریچھ ، بھورا ریچھ ؛ خاکستری خِرس ۔

Grizzly : دیکھو Grisly

Grizzly : (n) [Origin unkn.] لوہ کولہ ؛ بڑا چھلنا ۔

Grizzly bear : (n) شمالی امریکا کا بڑاریچھ ؛ بھورا ریچھ ؛ خاکستری خِرس ۔

Groan : (n) [f.'groan (v).] (۱) کراہ ؛ کراہنا ۔ (۲) سخت مذمت کا اظہار ۔

Groan : (v) [OE.'granian'.] (۱) کراہنا ۔ (۲) کراہ کراہ کرکہنا ۔ (۳) دباهونا؛ لدا ہونا ۔ (٤) آرزومند ہونا؛ (کسی چیز کیلئے) تڑپنا ۔ (٥) سخت مذمت کرنا ۔

Groaner : (n) (۱) کراہنے والا ۔ (۲) (عامیانہ) چور جو جنازے وغیرہ میں شرکت کرتا ھے ۔

Groaningly : (adv.) (۱) کراہ کر ؛ فریاد کے ساتھ ۔ (۲) تکلیف سے مظلومانہ طورپر ۔ (۳) آرزو سے ؛ خواہش سے ۔

Groat : (n) [MDu.'groot, MLG.'grote'.] (۱) (تاریخ) یورپ کا چاندی کا سکہ جس کاوزن ایک اونس کا آٹھواں حصہ ہوتاتھا؛ گروٹ ۔ (۲) ایک انگریزی چاندی کا سکہ جو چار پینی کے برابر ہوتاتھا ۔ (۳) حقیر رقم ؛ کوڑی ؛ جھنجھی ۔

A cracked groat/Slit- : حقیر شے ۔

Groat-silver : (n) ایک گروٹ کا انعام یا بخشش ۔

Groats : (n) [Late OE.'grotan'.] چھلا اور کٹا ہوا غلہ ؛ دلیا ۔

Embden groats : جو اور جئی کا دلیا ۔

Grobian : (n) [G.'grobian'.] بدتمیز بے تکا آدمی ؛ گنوار ۔

Grocer : (n) [ME.'grosser'.] پنساری کرانہ بیچنےوالا؛ بقال ۔

Grocer's itch : (n) خارش جو شکر کو چھونے سے پیدا ہوتی ہے ۔

Grocery : (n) (۱) پنساری کا سامان ؛ کرانا ۔ (۲) پنساری کی دکان ۔ (۳) پنساری کا پیشہ ۔

Grocery-captain : (n) جہاز کا کپتان ۔

Groceteria : (n) پنساری کی دُکان جہاں گاہک خود چیزیں خرید کر پیسے رکھ دیتے ہیں ۔

Grog : (n) [perhaps short for Grogram.] (۱) خمر آب ؛ پانی ملی ہوئی شراب ۔ (۲) پختہ سخت مادہ ۔

Seven-water grog : بہت ہلکا خمر آب ۔

Grog : (v) (۱) خمر آب پینا ؛ پانی ملی شراب پینا ۔ (۲) خالی پیپےمیں گرم پانی ڈال کر بچی کچی شراب لگانا ۔

Grog-blossom : (n) زیادہ شراب خواری سے ناک پر پیدا ہونے والی سرخی ۔

Grog-shop : (n) (۱) بھٹی ؛ شراب کی دکان ۔ (۲) (عامیانہ) منہ ۔

Groggery : (n) خمر آب کی دکان ۔

Grogginess : (n) (۱) مدھوشی ؛ میخواری ۔ (۲) (گھوڑے کی) اگلےپاؤں کی کمزوری ۔ (۳) تزلزل ؛ لڑکھڑاہٹ ۔

Groggy : (a) (۱) مخمور ؛ شرابی ؛ متوالا ؛ مدھوش ؛ پئے ہوئے؛ مےپرست ؛ شراب خوار ۔ (۲) لڑکھڑانے والا؛ ہلتا ڈولتا؛متزلزل ۔ (۳) (گھوڑا) اگلے پاؤں کا کمزور ۔

Grogram : (n) [f. modification of Fr.'grosgrain'.] ایک قسم کا موٹا کپڑا جو ریشم، اون اوربلی کےبالوں کو ملا کربناجاتاھے ۔ (۲)اس کپڑے کی بنی پوشاک ۔

Groin : (n) [ME.'grynde'.] (۱) چڈا؛ جانگھ؛ بن ران ؛ اربیہ ۔ (۲) پیغول ؛ متقاطع محرابوں کا کونا ۔

Groin : (v) [OFr.'grognir'.] (۱) (جانوروں کا) غرّانا خصوصاً ہرن کا مستی کےزمانے میں ۔ (۲) (آدمی کا) بڑبڑانا ۔

Groin : (v) (۱) متقاطع محراب بنانا ۔ (۲) پیغول بنانا ۔

Groin : (n&v) لکڑی کی دیوار یا پشتہ جو بطور بند کے استعمال ہوتا ہے ۔

Groined : (a) پیغول دار ۔

Grom (m) et/-it : (n) رسی کا حلقہ جو کشتی کو باندھنے وغیرہ کے کام آتا ہے ۔

Gromwell : (n) [ME.'gromil'.] ایک قسم کا پودا جس کےبیج پہلےبطور دوا کے استعمال ہوتے تھے ۔

Gront (e) : (۱) غراہٹ ۔ (۲) ایک (امریکی مچھلی) ۔

Groo-groo/Gru-gru: (n) [Native name.] (۱) جنوبی امریکا اور جزائرغرب الہندمیں دونخلوں کےنام ۔ (۲)غلاف پر کیڑے کا پہل روپ ۔

Groof/Grufe : (adv.) [ON.'grufa'.] منہ یا پیٹ کے بل لیٹے ہوئے ؛ لیٹا ہوا ۔

Groom : (n) [ME.'grom'.] (۱) شاہی محل کا ایک افسر : داروغہ ۔ (۲) سائیس ؛ نفر ۔ (۳) دولہا ۔

Groom : (v) (۱) گھوڑے کو ملنا ؛ کھریرا کرنا ؛ دانہ گھاس کھلانا؛ گھوڑے کی دیکھ بھال کرنا۔(۲) طرحدار بنانا؛تیار کرنا۔(۳) دولہا بنایاجانا۔(٤) سیاسی امیدواربنایا جانا۔ (٥) صاف ستھرا بنانا ؛ خوش پوشاک بنانا ۔

Groomer : (n) گھوڑے کو ملنے کا میکانکی کھریرا ۔

Groomsman : (n) دولہا کا کنوارا دوست جو حسب رواج نکاح کے وقت اس کے ساتھ رہتا ہے ؛ شہ بالا ۔

Groove : (n) [ME.'grofe, groof'.] (۱) کان ۔ (۲) نالی ؛ خانہ ؛ کھانچ ؛ (فلسفہ،نفسیات) لیکھ۔(۳) (حیوانیات وتشریح) میزاب ۔ (٤) (مجازاً) بندھا ٹکا کام ؛ مقررہ راستہ ؛ لیکھ ؛ لکیر ۔ (٥) بہترین کار کردگی۔(٦) مقبول طرز ۔

Groove : (v) (۱) عمودی سرنگ بنانا ؛ کان کنی کرنا ۔ (۲) کھانچ یا نالی بنانا ۔

Groove-board : (n) آرگن باجے کا بالائی تختہ ۔

Grooved : (a) (تاریخ) کھانچے دار ۔

Groover : (n) کھانچ یا نالی بنانے والا ؛ کان کن ۔

Grooviness : (n) لکیر کا فقیر ہونا ؛ لیکھ پر چلنا ۔

Grooving : (n) (۱) کھانچ یا نالی بنانا ۔ (۲) کھانچ یا نالی ۔

Groovy : (a) لکیر کا فقیر ؛ لیکھ پر چلنے والا ۔

Grope : (n) [f.Grope (v).] ٹٹولنا ۔

Grope : (v) [OE.'grapian'.] ٹٹولنا ؛ کسی شے کو اندھوں کی طرح تلاش کرنا ۔

To grope one's way : ٹٹول کر چلنا؛ دیکھ بھال کر قدم اٹھانا ۔

Gropingly : (adv.) ٹٹول کر ؛ ٹٹولتے ہوئے ۔

Groroilite : (n) [f.'Groroi' in France.] مینگنیز کی ایک قسم ۔

Gros de Naples : (n) ایک دبیز ریشمی کپڑا جو نیپل میں بنتا تھا ۔

Gros grain : (n) مضبوط دھاری دار ریشمی کپڑے کا تجارتی نام ۔

Grosbeak : (n) [Fr.'grosbec'.] کبیر المنقار ؛ ایک قسم کا چھوٹا پرند جس کی چونچ لمبی اورمضبوط ہوتی ہے اس کی بہت سی قسمیں ہوتی ہیں جیسے Green grosbeak , Pine Grosbeak وغیرہ ۔

Groschen : (n) [G.] ایک چھوٹا چاندی کا سکہ ۔

Gross : (n) [Fr.'grosse'.] بارہ درجن یا ایک سو چوالیس ۔

Great gross : بارہ گروس یا ایک سو چوالیس درجن ۔

Gross : (a) [OFr.'gros'.] (۱) کثیر ؛ وافر ؛ لبریز ؛ مالا مال ۔ (۲) ابھراھوا ؛ پھولا ہوا۔ (۳) فاش ؛ کھلی ؛ موٹی؛ سخت (غلطی وغیرہ) ۔ (٤) کل ؛ مع خرچ؛ جملہ ؛ چلی ۔ (٥) کثیف ؛ بھدر؛ غلیظ ؛ موٹا؛

بھدا ۔ (٦) میلا ؛ چکٹا ؛ غلیظ کثیف ؛ مکروہ (کھانا) ۔ (٧) کُند ؛ سُست ۔ (٨) بیہودہ ؛ غیرمہذب ؛ ناشائستہ ؛ فحش ۔ (٩) موٹا؛ فربہ؛ تنومند ۔

A hundred gross : ایک سو بارہ پونڈ یا ایک ہنڈریٹ ۔

Gross : (n) (١) (قانون) مطلق اور آزاد ۔ (٢) اکثریت ۔

Gross : (v) جملہ آمدنی لانا ؛ یا کمانا ۔

Gross income : (n) جملہ آمدنی ؛ خام آمدنی ۔

Gross interest : (n) خام سود ۔

Gross rent : (n) جملہ لگان ۔

Gross revenue : (n) خام مالیہ ۔

Grossification : (n) (نباتیات) تخم داں کا پھولنا ۔

Grossly : (adv.) بہ شدت ؛ نہایت ؛ صاف طورپر ؛ بدتمیزی سے ؛ بےشرمی سے ؛ پھوہڑ پن سے ۔

Grossness : (n) کثرت ؛ کثافت ؛ غلاظت ؛ بیہودگی ۔

Grossular/Grossulare : (n) [mod. L.'grossularia'.] ہلکا سبز تامڑا ۔

Grossularious/Grossularite : (n&a) سرخ گارنیٹ ؛ ہلکا سبز ؛ زرد ؛ بھورا یا سرخ یاقوت ؛ ہلکا سبز ؛تامڑے کا یا اس سے متعلق ۔

Grot : (n) [Fr.'grotte'.] (١) خوبصورت غار؛ کھوہ ۔ (٢) مصنوعی غار یا کھوہ جو سیپ سے آراستہ کیا جاتا ھے ۔

Grotesque : (a) [MFr.'grotesque'.] (١) ایک قسم کی نقاشی یا سنگ تراشی جس میں انسان اورحیوان کی عجیب وغریب تصویریں اور پھول پتیاں ملی جلی ہوتی ہیں ۔ (٢)بگڑی ہوئی شکل ؛ مضحک تصویر (عمارت) ۔ (٣) مسخرہ ۔ (٤) (طباعت) ایک قسم کے حروف ۔

Grotesque : (a) (١) مضحک ؛ رنگ برنگ ؛ آدھا تیتر آدھا بٹیر؛ بےڈھنگا ؛بےتُکا ؛ بےسرو پا ۔ (٢) اس قسم کی نقاشی یاسنگ تراشی سے متعلق جس میں انسان اورحیوان کی عجیب وغریب تصویریں اور پھول پتیاں ملی جلی ہوتی ہیں ۔ (٣) (فلسفہ ، نفسیات) عجیب الہیئت ۔

Grotesque : (v) نقالی کرنا ۔

Grotesquely : (adv.) بیہودگی سے ؛ بے ڈھنگے پن سے ؛ مضحک طورپر ۔

Grotesqueness : (n) بےڈھنگاپن ؛ بے تُکاپن ؛ مضحک ہونا ۔

Grotesquerie : (n) مضحک ؛ بےڈھنگی ؛ بےتکی چیز یا کام ۔

Grotto : (n) [It.'grotta'.] دیکھو Grot

Grotto-work : (n) مصنوعی غار یا کھوہ جو سیپ سے آراستہ کیا جاتا ھے ۔

Grouch : (n)[Variable of Grutch'.] (١) بڑبڑانا ۔ (٢) جنگلی ؛ بڑبڑانےوالا ۔

Grouch : (v) بڑابڑانا ؛ شکایت کرنا ۔

Grouch-bag : (n) (عامیانہ) بیگ ؛ بٹوا ۔

Grouchy : (a) بڑبڑانےوالا ۔

Grouf : (n) [ME.'(one) gruff'.] جسم کا شکمی حصہ ؛ شکم ۔

Ground : (n) [OE.'grund'.] (١) سمندر کی تہ ۔ (٢) (جمع) تلچھٹ ؛ گاد ۔ (٣) (برقیات) زمین ۔ (٤) بنیاد ؛ اصل ؛ سبب ؛ علت ؛ وجہ ؛ دلیل ۔ (٥) (نقاشی، سوزن کاری ) زمین ۔ (٦) ( کندہ کاری ) مسالا جو دھات پر پھیلا کر سوئی سے چھیدا جائے ۔ (٧) سطح عرض زمین ۔ (٨) مکان کا احاطہ ۔ (٩) محل وقوع ؛ رقبہ ؛ فاصلہ ۔ (١٠) کسی خاص چیز کا میدان ۔ (١١) آراضی ؛ زمین ؛ جائداد ؛ باڑہ ۔ (١٢) کھیلنے والے کی کریز(Crease) کا میدان ؛ تنخواہ دار کھلاڑی ۔ (١٣) (پرندوں کے نام میں) بحری یا بَری (جانور) مانندیا بھٹ میں رہنےوالا ؛ (پودوں کےنام میں) زمین پوش ۔ (١٤) فرش ۔ (١٥)(طبیعیات)ارضیہ؛ ارضیہ تار۔ (١٦) تھیٹر کا بےفرش کا حصہ ۔(١٧) موضوع ۔

Above groud : زندہ ؛ بقید حیات ۔

Down to the ground : ہر طرح ؛ ہر صورت سے ؛ پوری طرح ۔

From the ground up : (١) نئے سرے سے ۔(٢) شروع سے آخر تک ۔

To ground arms : (فوج) ہتھیار زمین پر ڈال دینا ۔

Ground : (a) (۱) سفوف کیا ہوا ۔(۲) رگڑ کر کُھر درا بنایا ہوا ۔(۳) غیر شفاف ۔

Groundage : (n) (۱) محصول جو جہازوں کو کنارے پر ٹھہرنےیا بندرگاہ میں داخل ہونے پر دینا پڑتا ہے ۔ (۲) (کان کنی) مالکانہ ۔

Ground air : (n) زیر زمینی ہَوا ۔

Ground angling : (n) بےتریا کے مچھلی مارنا ۔

Ground-archil : (n) ایک قسم کی کائی جو رنگنے میں کام آتی ہے ۔

Ground ash : (n) (۱) ایش یا دیودار کا چھوٹا درخت ۔ (۲) ایک قسم کی گھاس ۔

Ground bailiff : (n) کانوں کا منتظم یا نگہدار ۔

Ground-bait : (n) (۱) مچھلی کا چارہ ۔(۲) ایک قسم کی چھوٹی مچھلی ۔

Groud-bass : (n) نیچے سُروں کا نغمہ ۔

Ground-bear : (n) بھورا بھالو ۔

Ground-beetle : (n) زمینی بھونرا ؛ بھونروں کی ایک نوع ۔

Ground-berry : (n) ایک قسم کا گودے دار پھل ۔

Ground-bird : (n) دجاجی قسم کا کوئی پرند ۔

Ground-box : (n) چھوٹے قسم کے شمشاد ۔

Grund-breaker : (n) نئی راہ نکالنےوالا ۔

Ground bundle : (n) حرام مغز کے پاس اعصاب کے گچھوں میں سے ایک ۔

Ground-cable : (n) لنگر کی زنجیر کا وہ حصہ جو سمندر کی تہ پر رہتا ہے ۔

Ground-cedar : (n) دیودار کی قسم کا ایک پودا ۔

Ground-chamber : (n) کمرہ جو نچلی منزل پر ہو ۔

Ground-cherry : (n) شاہ دانہ کا چھوٹا درخت ۔

Into the ground : حد سے زیادہ ۔

Off the ground : (۱) اُڑتےہوئے ۔(۲) اچھی طرح شروع ہو کر ۔

On the ground : (۱) یکیکی لڑنا ۔(۲) جائے مقررہ پر ہونا ۔

The ground : (۱) (کرکٹ) کرکٹ کا میدان ۔ (۲) وہ جگہ جہاں کھلاڑی جائنز طورپر کھڑا ہو سکتا ھے ۔(۳) کرکٹ کلب کے ملازمین ۔

To cut the ground from under one or one's feet : پیش بندی کرکے کسی کے دلائل یا منصوبوں کو توڑ دینا ۔

To fall, be dashed, to the ground : ناکام ہونا یا رہ جانا (تجویز کا) ۔

To gain, gather, get ground : ترقی کرنا؛ آگےبڑھنا ۔

To give ground : پیچھے ہٹنا ؛ پسپا ہونا ۔

To hold, keep, maintain, stand one's ground : اپنی رائے پر قائم رہنا ۔

To lose ground : پیچھے ہٹنا ؛ انحطاط پر ہونا ؛ پسپا ہونا ۔

To shift one's ground : اپنی رائے بدلنا ۔

To take ground : کسی خاص مقام میں داخل ہونا ۔

To the ground : پوری طرح سے ؛ مکمل طورپر ۔

To touch ground : ادھر اُدھر کی باتوں کے بعد اَصل مقصد پر آنا ؛ مطلب پر آنا ۔

Ground : (v) (۱) بنیاد رکھنا ؛ مبنی کرنا ؛ بنا قرار دینا ؛ مداررکھنا ۔ (۲) بنیاد مضبوط کرنا ؛ ابتدائی اصولوں کو اچھی طرح سکھانا۔ (۳) ( سوزن کاری)زین تیارکرنا۔(٤) ہتھیاروغیرہ زمین پر رکھنا ۔ (٥) (برقیات) زمین سے ملانا (بطور برق کش) ۔ (۷) زمین پر اُترنا ۔ (۷) (جہاز کا) زمیں پر چڑھ جانا یا چڑھا دینا ۔(۸) زمین پر مارگرانا ۔ (۹) پرواز سے منع کرنا (مسافر، پائلٹ، ہوائی جہاز وغیرہ کو) ۔(۱۰) جاکی کو گھوڑ دوڑ میں شرکت سے روکنا ۔(۱۱)ڈرائیور کو گاڑی چلانے سے روک دینا ۔

Ground-cistus : (n) خر زہرہ کی ایک قسم ۔

Ground-colour : (n) (مصوری) زمین کا رنگ ؛ تہ رنگ ۔

Ground-crab : (n) ایک قسم کا حمالہ جو کانوں میں استعمال ہوتا ہے ۔

Ground-cuckoo : (n) کوئل کی ایک قسم ۔

Ground-cypress : (n) سرو کی ایک قسم ۔

Ground-dove : (n) فاختہ یا کبوتر کی ایک نوع ۔

Ground-elder : (n) اقطئی کی ایک قسم ۔

Ground-fast : (a) مستحکم ۔

Ground-fish : (n) تہ نشیں مچھلی ۔

Ground fishery/-fishing : (n) تہ نشیں مچھلیوں کا پکڑنا ۔

Ground finch : (n) سہرہ کی ایک قسم ۔

Ground-fir : (n) ایک قسم کا صنوبر ۔

Ground-flax : (n) سن کی ایک نوع ۔

Ground-floor : (n) نچلی منزل ۔

To get (or be let) in on the ground floor : برابر کا حصہ دار بنانا ۔

Ground-game : (n) خرگوش وغیرہ ۔

Ground-gudgeon : (n) ایک قسم کی چھوٹی مچھلی ۔

Ground henlock : (n) صوّریایو کی امریکی نوع ۔

Ground-hog : (n) (۱) زمیخوک ۔ (۲) ایک قسم کی امریکی گلہری ۔

Ground-holly : (n) شرابة الراعی ۔

Ground-hornbill : (n) ابو قرن کی ایک نوع ۔

Ground-hornet : (n) زمینی زنبور ۔

Ground-ice : (n) تہ نشیں برف ۔

Ground-ivy : (n) زمینی بیل ؛ ایک قسم کی بیل جس کے پھول لاجوردی ارغوانی ہوتے ہیں ۔

Ground-Jasmine : (n) یاسمین کی ایک نوع ۔

Ground-Joint : (n) (معماری میں) ایک تہ کو دوسرے تہ سے ملانا یا جمانا ۔

Ground-Joist : (n) فرش کی کڑی ۔

Ground lackey : (n) پیلا کی ایک نوع ۔

Ground landlord : (n) اس زمین کا مالک جو تعمیر مکان کےلئے پٹے پر دی گئی ہو ۔

Ground-lark : (n) چنڈول کی ایک نوع ۔

Ground laurel : (n) (نباتیات) غار کی ایک قسم ۔

Ground-line : (n) (۱) تہ نشیں مچھلی پکڑنے کی بنسی ۔ (۲) (ہندسہ) زمینی خط ؛ افقی اور عمودی سطحوں کی تظلیل کا خط ۔ (۳) (جمع) خاکے ۔

Ground-lizard : (n) چھپکلی کی ایک قسم ۔

Ground-loop : (n) ہَوائی جہاز کا اترتے وقت ، اڑتے وقت یا چلتے وقت بےاختیار رُخ بدلنا ۔

Ground-mail : (n) قبر کی فیس ۔

Ground-man/Groundsman : (n) (۱) کرکٹ وغیرہ کے میدان کا نگراں ۔ (۲) مزدور ۔

Ground-mass : (n) آتشی چٹان کا نچلا حصہ ۔

Ground-moraine : (n) صخری مٹی ۔

Ground-net : (n) پھینکواں جال ۔

Ground-note : (n) لے کا سُر ؛ بنیادی سُر ۔

Ground-nut : (n) مونگ پھلی ۔

Ground-oak : (n) چھوٹا بلوط ۔

Ground officer : (n) زمیندار کا کارندہ ۔

Ground-parrakeet/-parrot : (n) ایک قسم کا دراز دُم طوطا ۔

Ground-pea : (n) دیکھو Ground-nut

Ground-pearl : (n) ایک قسم کا کیڑا جو زمین پر رہتا ہے ۔

Ground-pig : (n) ایک قسم کا چوہا ۔

Ground-pigeon : (n) زمینی کبوتر ۔

Ground-pine : (n) (۱) ایک قسم کی جھاڑی ۔ (۲) ایک قسم کی کائی۔

Ground-plan : (n) عمارت کا نقشہ یا خاکہ ؛ کسی چیز کا خاکہ۔

Ground-plane : (n) تظلیل کی افقی سطح ۔

Ground-plate : (n) (۱) سب سے نیچی افقی شہتیر ۔ (۲) سب سے نیچے کا پٹرا ۔ (۳) دھات کا چپٹا ٹکڑا ۔ (٤) دھات کا پٹرا جو زمین میں گاڑ دیتے ہیں (بطور برق کش)۔

Ground-plum : (n) آلوچہ کی قسم کا ایک پھل ۔

Ground-puppy : (n) سمندر آبی ۔

Ground-rat : (n) دیکھو Ground-pig

Ground-rent : (n) زمین کا کرایہ ؛ متعارفہ ۔

Ground-rope : (n) رسّہ جس سے کشتی کےنچلے حصے کو زمین سے باندھ دیتے ہیں ۔

Ground-row : (n) (۱) اسٹیج پر روشنی کی قطار ۔ (۲) نیچے چپٹے مناظر جو اسٹیج کے اگلے حصے میں لگائے جاتے ہیں ۔

Ground-scratcher : (n) دجاجی چڑیوں کانام ۔

Ground-sea : (n) طغیانی سمندر جس کی وجہ معلوم نہ ہو ۔

Ground-seine : (n) پھینکواں جال ۔

Ground-shark : (n) ایک قسم کی شارک جو سطح دریا پر نہیں آتی ہے ۔

Ground-sloth : (n) ناپید تنبل ۔

Ground-sluice : (n) زمین دوز نالی ۔

Ground-snake : (n) ایک قسم کا سانپ ۔

Ground-sparrow : (n) عصفور کی ایک قسم ۔

Ground-spearing : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Ground-spider : (n) ایک قسم کا مکڑا جو پتھر کے نیچے رہتا ہے ۔

Ground-squirrel : (n) (۱) ایک قسم کی افریقی گلہری ۔ (۲) گلہری کی قسم کا کترنے والا جانور ؛ ناقب ۔

Ground-stone implements : (n) (تاریخ) گھسے ہوئے پتھروں کے اوزار ۔

Ground story : (n) نچلی منزل ۔

Ground-substance : (n) (۱) (عضویات) بچہ دانی ۔ (۲) (کان کنی) جوف معدن ۔

Ground-swell : (n) (۱) طوفان جو سمندر میں زلزلہ وغیرہ کے سبب آیا ہو ۔ (۲) سیاسی تحریک جس کا بظاہر کوئی رہنما نہ ہو ۔

Ground-sype : (n) سطح زمین سے زیر زمین پانی کا رسنا ۔

Ground-table : (n) (تعمیرات) کرسی ۔

Ground-tackle : (n) مختلف قسم کے مرقعے ۔

Ground-thistle : (n) باتھی چوک کی قسم کا ایک پودا ۔

Ground-thrush : (n) مختلف قسم کا طوطی ۔

Ground-tier : (n) (۱) جہاز کے پیٹے میں سب سے نیچے رکھا ہوا سامان ۔ (۲) تھیٹر میں سب سے نیچی نشستیں ۔

Ground-timbers : (n) جہاز کے پیندے کی شہتیریں ۔

Ground-tissue : (n) وہ خلیے جو عروقی گچھوں کو ایک دوسرے سے جدا رکھتے ہیں ۔

Ground-tit : (n) ایک قسم کی چھوٹی چڑیا ؛ پھدکی ۔

Ground-torpedo : (n) تارپیڈو جو سمندر کی تہ میں لگایا جائے ۔

Ground-tow : (n) سن کنگھا کر نے کے بعدجو سن بچ جائے ۔

Ground-ward : (a) مائل بہ زمین ؛ زمین کی طرف جھکا ہوا ۔

Ground-wasp : (n) ایک قسم کا زنبور جو زمین پر گھونسلا بناتا ہے ۔

Ground-water : (n) تہ زمین کا پانی ۔

Ground-ways : (n) ڈھانچہ جس سے جہاز کو پانی میں اُتارا جاتا ھے ۔

Ground-willow : (n) چھوٹی قسم کا بید ۔

Ground-wire : (n) (تلغرافی) ارضی تار ۔

Ground-worm : (n) کیچوا ۔

Ground-wren : (n) ایک قسم کی پھدکی ۔

Ground-yew : (n) چھوٹی جھاڑی کا پھل ۔

Ground-zero : (n) زمین یا پانی کا وہ نقطہ جس پر یا جس کے اوپر یا جس کےنیچے ایٹم بم پھٹتا ھے ۔

Groundedly : (adv.) مستحکم طور پر ۔

Grounder : (n) (۱) مستحکم بنانےوالا ۔ (۲) (ماہی گیری) بنسی کا زمین میں پھنس جانا ۔ (۳) زمین پر گرا دینے والی ضرب ۔ (٤) (کرکٹ) گیند جو زمین کو چھوتی ھوئی جائے ۔

Grounding : (n) (۱) بنیاد ڈالنا؛ بنیاد ۔ (۲) ابتدائی تعلیم ؛ بینادی معلومات ۔ (۳) جھاز کو زمین پر چڑھا دینا ۔

Grounding machine : (n) (منقش کاغذ بنانے میں) زمین تیار کرنے والی مشین ۔

Grounding tool : (n) (کندہ کاری ) میں وہ آلہ جس سے پلیٹ کو کھردرا بنایا جاتاھے ۔

Groundless : (n) بےسبب ؛ بے دلیل ؛ بے سروپا ؛ بےبنیاد ۔

Groundlessly : (adv.) ناحق ؛ بلا سبب ؛ بلاوجہ ۔

Groundlessness : (n) بےبنیادی ؛ بے سبب ھونا ۔

Groundling : (n) (۱) ایک قسم کی تہ نشیں مچھلی ۔ (۲) بونا یا زمین بوس پودا یا بیل ۔ (۳) ادنیٰ مذاق کا شخص ، تماشائی یا ناظر ۔ (٤) زمین پر کام کرنے والا شخص ۔

Groundsel : (n) [OE.'groundeswylige'.] ایک قسم کا پودا جو قفسی چڑیوں کو بطور غذا دیاجاتا ھےاور جو پہلےبطور دوا استعمال ھوتاتھا ؛ شیخ الربیع ۔

Groundsel/Ground-sill : (n) بنیادی شہتیر ؛ بنیادی اصول ؛ دروازے کے نیچے کی چوکھٹ ۔

Groundsel tree : (n) شیخ الربیع ۔

Groundsman : (n) دیکھو Ground-man

Groundwork : (n) (۱) بنیاد ؛ داغ بیل ۔ (۲) جزو اعظم ۔ (۳) (سوزن کاری وغیرہ) زمین ۔

Group : (n)[Fr.'groupe'.] (۱) (فنون لطیفہ) مرقع؛ مجموعہ ۔ (۲) مجمع ؛ جتھا ؛ گچھا ؛ جھُنڈ ؛ پرا ؛ ٹکڑی ۔ (۳) جماعت گروہ ؛ فریق؛ زمرہ ۔ (٤) (علمی اصطلاح) صنف ؛ جنس ۔

Social group : سماجی گروپ ۔

Group : (v) جمع کرنا ؛ جماعت بنانا ؛ جماعت میں داخل کرنا ؛ زمرہ میں شریک کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ قسموں میں تقسیم کرنا ۔

Group behaviour : (n) (سماجیات) گروہی کردار ۔

Group captain : (n) ھَوائی فوج میں افسر کا عہدہ جو کرنل کے برابر ھے ۔

Group consciousness : (n) (تاریخ) جماعتی شعور ۔

Group cult : (n) (تاریخ) گروپ بندی کا مسلک ۔

Group degradation : (n) (سماجیات) گروہی پستی ۔

Group elevation : (n) (سماجیات) گروہی عروج ۔

Group-genitve : (n) (لسانیات) مجموع اضافی ۔

Group marriage : (n) (سماجیات) گروہی بیاہ ؛ اجتماعی شادی ۔

Group mind : (n) (نفسیات) گروہی ذہن ؛ جماعتی ذہن ۔

Group-movement : (n) آکسفورڈ کی ایک مذہبی تحریک جس میں جماعتیں اپنے مذہبی تجربوں میں شریک بناتی تھیں ۔

Group-psychology : (n) جماعتی نفسیات ؛ گروہی نفسیات ۔

Group-retardation : (n) (ریڈیو) ابطاء مجموعہ امواج ۔

Group-test : (n) گروہی آزمائش ؛ جماعتی آزمائش ۔

Groupage : (n) نوع بندی ؛ جماعت بندی ؛ صف وارترتیب ۔

Gynander : (n) [Gr.'gynandros'.] (نباتیات) مادنر نبات ۔

Gynandrian : (a) مادنرنبات سے متعلق ۔

Gynandro- : سابقہ بمعنی "مادنرا" ۔

Gynandromorphism : (n) نرمادہ شکلی ۔

Gynandromorphous : (n) نرمادہ شکلہ ۔

Gynandrophore : (n) وہ مولدہ بردار جس میں بقچہ گل اور حامل زر دونوں ہوتے ہیں ۔

Gynandrous : (a) مادنر ؛ مزدوج ؛ زربقچی ۔

Gynantherous : (a) ایسے پھول جن میں حامل زر بقچہء گل بن جاتے ہیں ۔

Gynarchy : (n) عورت کی حکومت ؛ تریا راج ۔

Gyniolatry : (n) عورتوں کی پرستش ۔

Gyno/Gyn-: جزو ترکیبی بمعنی "بقچہ" عورت" ۔

Gynobase/Gynobasis : (n) بقچہء اساس ؛ بقچہ پا ۔

Gynobasic : (a) بقچہء اساسی ۔

Gynocracy : (n) دیکھو Gynaecocracy

Gynodioecious : (a) مادہ اور نر پھول ایک ساتھ رکھنے والا (پودا) ۔

Gynoecium : دیکھو Gynaeceum

Gynodioecism : (n) نر اور مادہ پھول کا ایک ہی پودے میں ہونا ۔

Gynophore : (n) (نباتیات) تخم داں بردار ؛ مادہ بردار ؛ مادہء ستون ۔

Gynostegium : (n) بقچہء خول ۔

Gynostemium : (n) زربقچہ ؛ نرمادہ کوٹ ۔

-gynous : لاحقہ بہ معنی " جس میں مادہ کے اعضاء ہوں " "بقچی" ۔

Gyp : (n) (۱) (آکسفورڈ کیمبرج) خادم جو بستر درست کرتا ھے ۔ (۲) چور ۔ (۳) فریبی ؛ دھوکاباز ؛ دھوکا ؛ فریب ۔ (٤) کتی ؛ کتیا ۔ (٥) گھڑ دوڑ میں شرکت کرنےوالا ۔

Gyp : (n) [Origin unkn.] مصیبت ۔

Gyp : (n) آبدار کیلشیم سلیکیٹ ؛ کھر یا مٹی ۔

Gyp : (v) سزا دینا ؛ زد وکوب کرنا ۔

Gypseous/Gypsous : (a) [late L.'gypseus'.] جبسی ؛ گچی ۔

Gypsiferous : (a) جبس خیز؛ جبس بردار ۔

Gypsum : (n) [L.'gypsum'.] (۱) آبدار کیلشیم سلیکیٹ ؛ کھریا مٹی ؛ سنگ گچ ؛ جبس ۔ (۲) کھریا مٹی کا کھاد ۔

Gypsum : (v) کھریا مٹی کا کھاد دینا ۔

Gypsy : دیکھو Gipsy

Gyral : (a) گردشی ؛ دوار ۔

Gyrally : (adv.) گردشی طور پر ۔

Gyrant : (a) [L.'gyrant'.] چکر دار ؛ گردندہ ؛ دوار ۔

Gyrate : (a) [L.'gyratus'.] چکر دار ؛ مرغولی ؛ پیچدار ۔

Gyrate : (v) چکر کھانا ؛ گھومنا ؛ گردش کرنا ۔

Gyration : (n) [Late L.'gyratio- '.] گردش ؛ چکر ؛ دورہ ؛ دوراں ۔

Gyrator : (n) گردندہ ۔

Gyratory : (a) گردش کرنےوالا ؛ گھومنے والا ؛ دَوری ؛ گرداں ۔

Gyre : (n) [L.'gyrus'.] (۱) گردش ؛ چکر ؛ دوراں ؛ دور ۔ (۲) حلقہ ؛ دائرہ ؛ بھنور ؛ گرداب ۔

Gyre : (v) [Late L.'gyrare'.] (شعریات) گھومنا؛ گردش کرنا ؛ چکر کرنا ۔

Gyrencephalate/-lous : (a) پیچاں مغزہ ۔

Gyringly : (adv.) چکر کھاتے ہوئے ۔

Gyro- : جزو ترکیبی بہ معنی "گردش ؛ چکر ؛ دور ۔"

Gyro-compass : (n) گردشی قطب نما ؛ حرکت پیما جس سے قطب نما کا کام لیا جائے ۔

Gyro-plane : (n) دوار طیارہ ۔

Gyrogonite : (n) بعض پودوں کا متحجر بیج داں ۔

Gyroidal : (a) گردشی ترتیب والا ؛ چکر دار ؛ پیچدار ۔

Gyroidally : (adv.) گردشی ترتیب کے ساتھ ۔

Gyromancy : (n) [med. L.'gyromantia'.] گردشی تفاعل ۔

Gyron : (n) [OFr.'giron '.] (نقابت) مثلث نما مارکہ ۔

Gyronny : (a) [Fr.'gironne'.] (نقابت) مثلث مارکہ دار ۔

Gyroscope : (n) [Fr.'gyroscope'.] گردش نما؛ آلہ جو سیاروں کی گردش بتاتا ہے ۔

Gyroscopic : (a) گردش نما سے متعلق ۔

Gyrose : (a) [Gyrus+-ose.] (نباتیات) متقابل خم ۔

Gyrostat : (n) گردش قرار ؛ دوار ساکن گر ۔

Gyrostatic : (a) دوار سکونی ۔

Gyrostatically : (adv.) از روئے دوار سکونی ۔

Gyrostatics : (n) دوار سکونیات ؛ گردشیات ۔

Gyrus : (n) [L.] تزرید ؛ تلفیف ؛ لپیٹنا ۔

Gyte : (a) [Origin unkn.] مخبوط الحواس ؛ خبطی ۔

Gytrash : (n) Guytrosh کا مخفف ۔

Gyve : (n)[Origin unkn.] (عموماً جمع میں) ہتھکڑی ؛ بیڑی ۔

Gyve : (v) پابجولاں کرنا ؛ بیڑی ڈالنا ؛ ہتھکڑی پہنانا ؛ زنجیر سے باندھنا ۔

# Contents



## پیش لفظ

لغت نویسی ہر کسی کے بس کی بات نہیں ۔ بغیر فنی مہارت، ذوق اور خدا داد صلاحیت کے اس میدان میں قدم اٹھانا اپنی توانائیوں کو ضائع کرنے کے مترادف ہے۔ ان دنوں ایک سے زیادہ زبانوں کی لغات کا سلسلہ جاری ہے۔ کثیر لسانی لغات یا ذو لسانی لغت کی تدوین مشکل ترین کاموں میں سے ایک ہے دونوں زبانوں یا کئی زبانوں کے مزاج، آغاز، ارتقاء، ماخذ، صرف و نحو، روز مرّہ، محاورہ، اس کے صوتیاتی نظام و لسانی ہم آہنگی اور اصطلاحات پر قدرت حاصل کئے بغیر ان لغات کی تدوین کا تصور بھی ممکن نہیں ۔ ایک معیاری لغت کو زبان کے ان تمام پہلوؤں کے بارے میں لازمی طور پر صحیح معلومات فراہم کرنا ضروری ہوتا ہے۔ قارئین اس بات کی توقع رکھتے ہیں کہ لغت ان کی رہنما اور مددگار ہے۔ کسی بھی زبان کے حدود اربع لامحدود ہونے کی صورت میں علاقہ واری فرق پیدا ہو جاتے ہیں ۔ لغت نویس کو ان کا بھی خاص خیال رکھنا ضروری ہے۔ اردو میں ذو لسانی لغات کا سلسلہ عہد قدیم سے چلا آرہا ہے۔ انگریزی اردو لغت کے ابتدائی نقش اٹھارویں صدی عیسوی میں جارج ہیڈلے کے ہاں نظر آتے ہیں ۔ بہ قول مولوی عبدالحق (بابائے اردو)۔

" اس نے اردو کی صرف و نحو پر ایک کتاب لکھی جس میں انگریزی ہندوستانی لغت بھی شامل ہے"۔ ذو لسانی لغات کے سلسلہ کو جے فرگوسن، ڈنکن فوربس، شیکسپیر، پلیٹس، جے۔ بی ۔ گلکرائسٹ اور ڈاکٹر فیلن وغیرہ نے جاری رکھا اور ہندوستانیوں میں امیر خسرو، دوسا بھائی، سہراب جی، عبدالواسع ہانسوی، متھرا پرساد، سدا سکھ لال، انشاءاللّٰہ خان انشاء اور خان آرزو وغیرہ نے اس میدان میں طبع آزمائی کی ۔ عبدالواسع کی "غرائب اللغات" اور خان آرزو کی "نوادر الفاظ" معانی و مفاہیم کے تعین کے اعتبار سے اہم ہیں ۔

زندہ زبان سمندر کے مانند ہے جو ہر نئی موج کے ساتھ نہ صرف نیا مواد ساتھ لاتی ہے بلکہ اپنے ساحل کو وسیع کرتی چلی جاتی ہے لہٰذا نئے الفاظ کا مسلسل اضافہ لغت کو زیادہ کارآمد بناتا ہے۔

مذکورہ بالا مستشرقین اور ہندوستانیوں کے کارناموں کے بعد اس جہت میں مدتوں سناٹا رہا۔ اس دوران انگریزی زبان کی انتظامی اور تعلیمی ضروریات میں اضافہ ہوتا رہا۔ ہر جگہ اس زبان کے سرمایۂ الفاظ کا دامن وسیع سے وسیع تر ہونے لگا۔

بین الاقوامی سطح پر انگریزی زبان سائنسی، فنی اور انتظامیہ کے شعبوں میں زیادہ مقبول ہونے لگی اور انگریزی اردو لغت کی شدید ضرورت کے پیش نظر ایسی لغت کا منصوبہ بنایا اور یہ لغت آپ کے ہاتھ میں ہے۔

ہندوستانی تہذیبی پس منظر میں انگریزی کے ذریعہ مفہوم کی ادائیگی کے لئے اردو الفاظ کے مترادفات، روز مرّہ محاورہ اور اسی معیار کے انگریزی کے مترادفات، الفاظ، روز مرّہ اور محاورہ سے کامل واقفیت اور دونوں زبانوں پر قدرت لازم و ملزوم ہوگئی اور جو لغات انفرادی کوششوں سے تیار کی گئی تھیں وہ بڑی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لئے ناکافی ثابت ہونے لگیں ۔ اس جہت میں جم کر کام کرنے کی ضرورت تھی ۔ بیسویں صدی کی ابتداء میں ڈاکٹر عبدالحق نے اس ضرورت کو محسوس کیا اور انجمن ترقی اردو سے "انگریزی اردو" اور "اردو انگریزی" لغت کی تدوین کا بیڑا اٹھایا۔ لغت کی تدوین کا کام مکمل کیا اور اپنے ہی ادارہ یعنی انجمن سے دونوں لغات کو شائع بھی کروا دیا۔ اتنے میں ملک کے حالات بدلے۔ ضرورتیں بدلیں ۔ حسب دستور زبانوں کے سرمایۂ الفاظ میں اضافہ ہوا۔ سائنس اور ٹکنالوجی کی ترقی نے زبانوں کو وسعت دی ۔ نئی نئی سائنسی اور عملی اصطلاحیں مروج ہوئیں دنیا کی بڑی بڑی زبانوں کے ساتھ اردو اور انگریزی زبان کے ذریعہ سے بھی نئے نئے علوم و فنون کی دنیا کے مختلف ممالک میں جو ترقی ہوئی اس نے انگریزی اور دوسری زبانوں کی علمی، فنی اور سائنسی حیثیت کو اور بلند کر دیا۔ اردو پر بھی اسکے اثرات پڑے ۔ ان خوش گوار ترقیوں اور تبدیلیوں کے پیش نظر وقت اور ضرورت کا تقاضہ تھا کہ عبدالحق کی ذو لسانی لغات میں ترمیم و اضافے کا کام جاری رہتا جو انجمن اردو ترقی کی اہم ذمہ داریوں میں سے تھا مگر انجمن ترقی اردو نے کبھی اس کی طرف توجہ نہیں کی صرف اس کے کئی عکسی ایڈیشن چھاپنے پر اکتفا کیا اور زبانوں کی روز افزوں ترقی کی وجہ سے یہ لغت قاریوں اور مترجموں

کی ضرورت کو ہر طرح سے پورا کرنے کے قابل نہ رہی ۔

مرکزی حکومت کی سرپرستی میں ترقی اردو بورڈ کے قیام کے بعد حکومت ہند اور اراکین بورڈ نے اس کمی کو شدت سے محسوس کیا اور ایک مکمل لغت کا منصوبہ تیار کرلیا۔ بڑے پیمانے پر انگریزی اردو لغت کی تیاری کا خاکہ تیار ہوا۔ متفقہ رائے سے اس کی ادارت کی اہم ذمہ داری پروفیسر کلیم الدین احمد کو سونپی گئی ۔ انہیں امدادی عملہ اور دیگر تمام سہولتیں فراہم کردی گئیں ۔ انہوں نے پوری لگن اور خلوص کے ساتھ اس کام کی ابتداء کی ۔ ان کی قیام گاہ بی ۔ 7 کرشناپوری، پٹنہ میں اس کا دفتر قائم کیا گیا۔ 1975 میں پہلی جلد کی تکمیل کے فوراً بعد ترقی اردو بیورو کو اس لغت کی اشاعت کا کام ہاتھ میں لینا چاہئیے تھا مگر بدقسمتی سے اس طرف توجہ نہ کی گئی اور ایک کے بعد ایک جلد مکمل ہوتی گئی لغت کا مسودہ صرف واحد الماری کی زینت بن کر رہ گیا تھا۔

پانچ سال کی مقررہ مدت میں اس کی ساری جلدیں مکمل ہو گئیں لیکن اس کی اشاعت کا مسئلہ جوں کا توں رہا۔ انگریزی اردو لغت کے دور تدوین سے دور اشاعت طویل، انتہائی صبر آزما اور تاریخی واقعہ بن گیا۔ اس لغت کی اشاعت کی داستان الگ سے سنائی جائے گی ۔

لغت کی تیاری کے لئے الفاظ کا ماخذ عموماً اخبارات، ہر موضوع پر نئی نئی کتابیں اور علوم کی ترقی کے مضامین ہوتے ہیں ۔ یہ میدان الفاظ کا مقام پیدائش ہے جہاں عصری ضرورت اور تقاضے کے مطابق نہ صرف نئے الفاظ جنم لیتے اور پھلتے پھولتے ہیں بلکہ مروج سرمایہء الفاظ کے کچھ حصہ کو متروک کردیا جاتا ہے جس کے کئی اسباب ہیں ۔ تناسب کے اعتبار سے نئے الفاظ کی تعداد متروک الفاظ سے بہت زیادہ ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ الفاظ کا خزانہ روز بروز بڑھتا جاتا ہے۔ ہر نئی لغت کا یہ تقاضا ہے کہ نئے الفاظ اور ان کے ممکن مشتقات اور نئی اصطلاحات کو لغت میں ضرور شامل کرے۔ پروفیسر کلیم الدین احمد نے کئی ایسے انگریزی الفاظ اور اصطلاحات کو شامل لغت کیا ہے جن کا اندراج اس لغت کی تیاری کے زمانے کی دوسری لغات میں موجود نہیں تھا۔ یہ ان کا کمال ہے حالانکہ اتنے ذرائع بھی ان کے پاس نہیں تھےجتنے ہر ایک بڑے پروجیکٹ کے لئے درکار ہوتے ہیں ۔ وقفہ وقفہ سے مصنفوں کے اظہار بیان کے پیرائے زمان و مکاں کے لحاظ سے بدلتے رہتے ہیں ۔ اردو زبان نے بھی عالمی سطح پر ان تبدیلیوں کو بڑی خوبی سے قبول کیا ہے۔ ایک ہندوستانی اردو مصنف اور امریکی یا برطانوی یا عرب میں مقیم اردو مصنف کے انداز بیان اور انتخاب خیال یا مضمون میں نمایاں فرق محسوس کیا جا سکتا ہے۔ معیاری لغت کی تدوین کے دوران لغت نویس ان فطری تبدیلیوں کو بھی سامنے رکھتا اور مستقبل کی ضرورتوں کو محسوس کرتا ہے تاکہ نئے نئے مفاہیم کے زیادہ سے زیادہ قریبی معنی و مفہوم کا اندراج لغت میں کرے۔ اس اعتبار سے یہ لغت ایک کامیاب کوشش ہے خصوصاً مترجموں، مصنفوں، نصابی کتابوں کے مترجموں، سائنس دانوں، زباندانوں، پیشہ وارانہ ماہروں، رپورٹروں، اخبار نویسوں، شعبہء انتظامیہ کےکارکنوں اور صحافیوں کے لئے اندھیرے میں روشنی کا مینار ہے۔

جامع انگریزی اردو لغت میں الفاظ کی ترتیب حروف تہجی کے ساتھ ذیلی اندراجات کی ترتیب بھی حروف تہجی کے مطابق کی گئی ہے۔ لغت نویس نے قدیم اور جدید علوم کے الفاظ کا احاطہ کرنے کی بھر پور کوشش کی ہے لغوی معنی کے ساتھ اس کے اصطلاحی پہلوؤں کو بھی کمال خوبی سے سمیٹ لیا ہے۔ صفحہ 38 جلد اول پر ایک لفظ Accretion (n) ہے اس کے لغوی معانی کا اندراج پہلے کیا گیا ہے اس کے بعد اس لفظ کے مختلف علوم میں مختلف اصطلاحات کےمفہوم کا اندراج ہے۔ درج شدہ مختلف معنی و مفاہیم بہ ظاہر ایک دوسرے سے جدا معلوم ہوتے ہیں مگر بہ باطن ان کے درمیان معنوی رشتہ موجود ہے جس کی وضاحت چابکدستی سے کی گئی ہے۔

Accretion : (n) [L. "accretionem."] (۱) مسلسل نمو؛ ہم نمائی؛ بروز؛ نشو و نما (جو عضوی زوائد کے ذریعہ ہو)

(۲) نمو کا عمل بیرونی اضافے سے۔ (۳) خارجی مادہ یا اشیاء کا وصل جو زیادتی کا باعث ہو؛ الحاق؛ اضافہ (خارجی مادہ کا اصل شے میں)؛ وہ شے جو اضافہ

ہوتی ہو؛ زوائد افزونی۔ (٤) کسی ترکہ یا وراثت
میں اضافہ جو ناکام شریک دار یا شریک موتی الیہ
کے حصہ کو وصل کرنے سے پیدا ہو۔ (٥) (طب) بڑھاؤ؛
(معاشیات) ایزاد؛ (حیاتیات) تن نزائی؛ (لسانیات)
الحاق؛ (تاریخ و سیاسیات) اضافہ۔

Artificial accretion (of territory) : (تاریخ و سیاسیات)
ارادی اضافہ۔

Natural accretion : (تاریخ و سیاسیات) قدرتی
اضافہ (افزونی)۔

اس لغت کی یہ نمایاں انفرادی خصوصیت ہے جو مترجموں کو تلاش و جستجو کی زحمت سے نجات دلانے کی اور کم وقت میں زیادہ مواد کا ترجمہ صحیح مفہوم کے ساتھ پیش کرنے میں پوری مدد کرے گی۔

لفظ کے معنی ترجیحی ترتیب سے (١) (٢) (٣) نمبروں سے ظاہر کئے گئے ہیں۔ انہیں نمبروں کے ساتھ سیمی کولن (؛) موجود ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ نمبر کے مطابق لفظ کے معنی پورے ہوگئے۔ انگریزی الفاظ کی قواعدی صورت، اسم، فعل، متعلق فعل، صفت، حرف ربط وغیرہ کو انگریزی لفظ کے اندراج کے فوراً بعد قوسین میں ظاہر کردیا گیا ہے۔ قواعد کے مشتقات کی فہرست الگ سے درج کردی گئی ہے۔

اس لغت میں کل 84 علوم کی اصطلاحات کی شناخت دی گئی ہے مگر ایسے علوم جنھوں نے زمانۂ قریب میں متعلقاً الگ مضمون کی حیثیت اختیار کی ہے ان کو زیادہ مشہور متعلقہ علوم کے ذیل میں سمولیا ہے۔ جیسے طب کے تحت اس سے متعلقہ شعبہ جات مثلاً:

(1) Pharmacy (2) Embryology (3) Genetics (4) Pharmacology
(5) Neurology

وغیرہ جو اپنا انفرادی وجود منواچکے ہیں۔ ان کے متعلقہ الفاظ کے معنی اور اصطلاحات کو طب کے عنوان سے شامل کر لیا گیا ہے۔

لغت میں اصطلاحات بہ کثرت موجود ہیں ان اصطلاحات کے اندرجات کا طریقۂ کار یہ ہے کہ پہلے واحد لفظ کے لغوی معنی دیئے گئے ہیں واحد لفظ کے مرکبات، سابقوں، لاحقوں کے جوڑ سے حاصل ہونے والے الفاظ و اصطلاحات اسی واحد لفظ کے ذیلی اندرجات ہیں جیسے ایک واحد لفظ ہے :

Age : (n) (١) عمر؛ سن؛ بڑھاپا وغیرہ۔
(٢) (تاریخ و ارضیات) زمانہ؛ عہد؛
صدی وغیرہ۔

Age : (v) بوڑھا کردینا؛ بوڑھا ہوجانا۔

اس کے 39 ذیلی، معنوی و اصطلاحی اندراجات ہیں جنہیں حروف تہجی کی ترتیب سے ص 99 سے 100 تک درج کیا گیا ہے مثلاً:

Admitted age : تسلیم شدہ عمر۔

Brass age : (تاریخ) کانسہ کا دور۔

Copper age : (تاریخ) تانبے کا دور۔

Dark age : (تاریخ)دور تاریك ۔

Epic age : (تاریخ) رزمیہ دور؛ ایپك دور۔

Golden age : سنہرا دور۔

Iron age : (تاریخ) لوہے کا دور۔

Modem age : (تاریخ) دور جدید ۔

Over age : مقررہ عمر سے زائد ۔

Pre-historic age : (تاریخ) ماقبل تاریخ ۔

Stone age : (تاریخ) پتھر کا دور۔

Teen age : (سماجیات) عہد طفلی؛ بچپن کا دور۔

Under age : مقررہ وقت سے کم عمر؛ خُرد سال ۔
نابالغ؛ صغیر۔

اس کے بعد Age کے دوسرے مرکزی اندراجات دیئے گئے ہیں جیسے :

Age class : (سماجیات) عمر طبقہ ۔

Age grade : (سماجیات) درجہ عمر۔

Age limit : (تاریخ و سیاسیات) عمر کی قید؛
(انتظامیہ) حد عمر۔

واحد لفظ کے اندراجات کے بعد بالکل اسی نمونہ پر اس لفظ کے جمع کے اندراجات درج ہیں اور پھر اصطلاحات بھی حروف تہجی کی ترتیب سے درج ہیں۔

علمی اصطلاحات کو عام معنی کے برعکس قوسین میں دیا گیا ہے۔ جہاں ایك ہی لفظ الگ الگ علوم میں کئی مفہوم میں مستعمل ہے تو اس کا اندراج، "و" عطف کی مدد سے کر دیا گیا ہے۔ ص 33 پر ایك عام لفظ Account ہے اس کی قواعدی صورت فعل کے تحت 2 مختلف علوم کی اصطلاحی معنی اور قواعدی حیثیت اسم کے تحت 4 علوم کے اصطلاحی معنی درج ہیں ۔ صرف اس ایك لفظ کے مرکزی اور ذیلی اندراجات ص 38 تك پھیلے ہوئے ہیں جس سے اس لغت کے مکمل پن کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ Account کے چند اندراجات کی مثال ملاحظہ کی جا سکتی ہے۔

Account : (v) ['accompatare"] (١) جاننا؛ سمجھنا؛ خیال کرنا؛
شمار کرنا؛ حساب کرنا؛ حساب لگانا؛ حساب دینا؛ حساب
سمجھنا (اس روپئے کا جو امانت کے طور پر ہو) حساب
لینا؛ وضاحت کرنا؛ شرح کرنا۔ (٢) جوابدہ ہونا جوابدہی
کرنا؛ (کسی طرز عمل کی، ادائے قرض وغیرہ کی)۔
(٣) توجیہ کرنا، سبب بتلانا؛ علت بتلانا؛ سبب ہونا۔
(٤) (شکار کی اصطلاح) نشانہ کرنا؛ گرانا؛ مارنا
(شکار کو)۔ (٥) اندازہ لگانا؛ تخمینہ لگانا؛ قیمت لگانا؛

مان لینا؛ کسی چیز کے بارے میں زیادہ سوچنا؛
(سماجیات) ذمہ داری؛ جوابدہی۔

Account: (n) (۱) شمار؛ گنتی؛ حساب؛ تفصیل۔ (۲) کھاتا؛
حساب کتاب؛ فرد حساب؛ گوشوارہ؛ (کامرس)
کھاتا؛ (معاشیات) حساب؛ کھاتا؛ (سماجیات)
شمار؛ حساب؛ تفصیل۔ (۳) روپئے کے لین دین کا
گوشوارہ تیار کرنا؛ مد حساب (جس کے تحت
کھاتا میں حساب درج کیا جاتا ہے)۔ (٤) فائدہ؛
منافع؛ بیشی؛ کسی کے حق میں حساب کرنا۔
(٥) اپنے اعمال کا جوابدہ ہونا (حشر کے دن)؛
اپنے عمل کا حساب؛ زر امانت کے جمع اور خرچ کا
فرد حساب یا گوشوارہ۔ (٦) (قانون) پروانہ
عدالت یا کاروائی بخلاف اہلکار عدالت یا متولی
یا امین جو حساب کتاب دینے سے انکار کرے۔
(۷) تخمینہ؛ اندازہ؛ اہمیت؛ وقعت؛ توجہ؛
معاوضہ؛ اجر۔ (۸) رپورٹ؛ تعلق؛ کیفیت؛
بیان؛ تعریف؛ ذکر؛ چرچا؛ روداد؛ تفصیل۔

بعض الفاظ کے معنی بہت مفصل ہیں اور سیاق و سباق میں مستعمل تقریبا تمام رنگوں کا احاطہ کرتے ہیں۔

الفاظ کے لسانی ماخذ کی بھی نشاندہی قوسین [ ] کے ذریعہ کردی گئی ہے جن کے مخففات الگ سے دیے دئیے گئے ہیں اور جس کا ماخذ دستیاب نہیں ہو سکا اس کے سامنے Origin unknown لکھ دیا گیا ہے۔

انگریزی میں لفظ کے ایک یا ایک سے زیادہ املا کا رواج رہا ہے جیسے قدیم انگریزی یا امریکی انگریزی کا املا وغیرہ جسے یہاں پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے مثلاً :

(1) Abulia /Aboulia (2) Boutten / Botten (3) Carbeling / Carbelling (4) Misselery / Missilry (5) Molluck / Molluse.

لغت میں حتی الامکان یہ کوشش کی گئی ہے کہ انگریزی زبان کے الفاظ یا اصطلاحات کا اردو متبادل لفظ یا محاورہ دیا جائے لیکن جہاں ضرورت پڑی ہے وہاں انگریزی لفظ کے معنی بیانیہ انداز سے دیئے گئے ہیں۔

مسودہ کی تیاری کا دفتر پروفیسر کلیم الدین احمد کی قیام گاہ کرشنا پوری۔ بی 7 پٹنہ کے باہر والے ایک وسیع کمرہ میں قائم کیا گیا تھا جس میں لغت منصوبہ کا متعلقہ عملہ اور کلیم الدین احمد صبح دس بجے سے شام کے پانچ بجے تک تدوین لغت کے کام میں مصروف رہتے دیوار کی دونوں جانب الماریاں اور ریک لگا دیئے گئے تھے جس میں مطالعہ کی اور حوالہ کی ساری کتابیں، نایاب لغات دیگر ساز و سامان بڑے سلیقے سے رکھا ہوتا تھا اور مسودہ کے تیار شدہ حصے بڑی احتیاط سے الماری یا ریک میں رکھ دیئے جاتے تھے۔

5/ اگست 1975 کو پٹنہ سے ہوکر بہنے والی گنگا ندی میں زبردست سیلاب آیا ایک روایت کے مطابق سیلاب کے شروع ہوتے ہی پروفیسر کلیم الدین احمد صاحب نے خطرے کا احساس کرتے ہوئے ریک اور الماریوں کے اندر اور اوپر کتابیں رکھی ہوئی تھیں ان میں سب سے اوپر لغت کا مسودہ رکھوا دیا اور خود گھر کی بلائی منزل پر ایک نیم تعمیر شدہ کمرے میں پناہ گزیں ہوگئے۔ تقریباً 21 دن تک سیلاب کی یہی حالت رہی ۔ لوگوں کے گھروں کا سارا اثاثہ تباہ و برباد ہوگیا۔ انھوں نے اپنے گھر کی ساری چیزوں، نایاب کتابوں، اپنی سوانح حیات کی تیسری جلد، شاد عظیم آبادی کے ہاتھ کی تحریروں وغیرہ سب پر لغت کے مسودہ کو ترجیح دی اور اسکی حفاظت کا پورا پورا انتظام کیا۔ تین دن وہ اسی نیم تعمیر شدہ کمرے میں بھوکے پیاسے مقیم رہے۔ تیسرے دن ڈاکٹر ممتاز احمد اور پرنسپل کالج ڈاکٹر پی ۔ این ۔ شرما جی نے ناؤ کے ذریعہ پروفیسر کلیم الدین کو ان کے آبائی مکان میں منتقل کیا۔

ساری نایاب کتابیں سیلاب میں تباہ و برباد ہو گئیں اور انگریزی اردوو لغت کے مسودہ کا کچھ حصہ سیلاب کی نذر ہو گیا جسے پروفیسر صاحب نے دوبارہ تیار کیا۔

لغت کو شائع شدہ حالت میں دیکھنے کا جو اشتیاق تھا اس کا بیان الفاظ کے ذریعہ نا ممکن ہے مجھے افسوس ہے کہ باوجود کوشش کے لغت کا کوئی حصہ پروفیسر کلیم الدین احمد متوفی ۱۹۸٤ء یا ان کی بیگم مسز زہرہ کلیم کی زندگی میں شائع نہ ہو سکا۔ لغت کی تیاری کسی ایک فرد کا کارنامہ نہیں ہو سکتی ۔ اس لغت کی تیاری میں جن اصحاب نے سب ایڈیٹر، ریسرچ آفیسر، ریسرچ اسسٹنٹ یعنی مختلف حیثیت سے مختلف اوقات میں پروفیسر کلیم الدین احمد صاحب کی مدد کی ان کے اسماء گرامی حسب ذیل ہیں :

پروفیسر عطاءالرحمن عطا کاکوری ۔ پروفیسر ممتاز احمد ۔ پروفیسر محمد صدیق

-------- x --------

سید عبدالحامد خاں ۔ محمد کمال الدین ہاشمی ۔ مصطفی کمال ہاشمی

-------- x --------

رضوان احمد خاں ۔ ممتاز احمد خاں

بشیر الدین احمد ۔ ناصر رضا خان جلالی

کاظم حسین ۔ شمیم احمد صدیقی وغیرہ

ابتداء میں اس لغت کو پانچ جلدوں میں تقسیم کیا گیا تھا مگر اشاعت کے مرحلے میں یہ تقسیم بہ اعتبار ضخامت بدلنی پڑی ۔ کوشش یہ کی گئی ہے کہ کوئی بھی حرف ٹوٹ کر دو جلدوں میں نہ جائے بلکہ اس کے کل اندراجات کسی بھی ایک جلد میں ہوں ۔ ہر جلد کی ضخامت 1400 صفحات سے زیادہ نہ ہو۔ جلد اول انگریزی کے حروف تہجی A - B - C پر مشتمل ہے۔ D سے دوسری جلد شروع ہوتی ہے اندازہ ہے کہ یہ لغت چھ جلدوں پر مشتمل ہوگی جس میں تقریباً ڈھائی لاکھ انگریزی الفاظ اس سے متعلق محاورات اور روزمرہ کے معنی 84 علوم کی اصطلاحات کے ساتھ دیئے گئے ہیں ۔ یہ اپنی نوعیت کی پہلی لغت ہے جس نے اتنی بڑی تعداد میں الفاظ اور اصطلاحات کے معنی اردو میں دیئے ہیں۔

لغات کی پروف خوانی ایک نازک معاملہ ہے پوری توجه انہماک اور احتیاط سے اس ذمہ داری کو نبھانا پڑتا ہے۔ خصوصاً ذو لسانی لغت کی پروف خوانی میں دو گنی محنت اور احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے۔ اس جلد کی آخری پروف

خوانی کا کام مسز مہ جبیں اختر، ریسرچ اسسٹنٹ کی ذمہ رہا۔ انہوں نے جانفشانی محنت اور لگن سے اس ذمہ داری کو نبھایا ہے۔

کوئی بھی انسانی کام مکمل یا حرف آخر نہیں ہوتا باوجود انتہائی احتیاط کے بھی کوئی نہ کوئی کسر یا کمی باقی رہ جاتی ہے۔ اس لغت میں ایسی کوئی کمی نظر آئے تو میری دوستوں سے مؤدبانہ گذارش ہے کہ وہ بلاتکلف اس کے بارے میں میرے دفتر کو لکھیں تاکہ غیر مطبوعہ جلدوں میں اور اس لغت کے آئندہ ایڈیشن میں تلافی کی کوشش کی جا سکے۔

پہلی جلد کے بعد تیسری جلد کا تحفہ اردو دنیا کو مرکزی حکومت ہند، محکمہ٘ تعلیم، شاستری بھون، ترقی اردو بورڈ اور ترقی اردو بیورو کی طرف سے پیش کرتے ہوئے مجھے فخر اور انتہائی مسرت محسوس ہو رہی ہے۔ دوسری اور چوتھی جلد کی پروف خوانی ہو رہی ہے۔ وہ جلد شائع کر دی جائیں گی ۔

اس تحفہ کو پیش کرنے کی کوشش تقریباً پندرہ سال سے ہو رہی تھی مگر اس کی طباعت کا خاطر خواہ انتظام ہندوستان کے کسی بھی پریس میں ممکن نہ ہو سکا جو اس کی اشاعت کی تاخیر کا واحد سبب بنا A B C پر مشتمل پہلی جلد 1994ع میں شائع ہوگئی ہے دوسری اور چوتھی جلد کی پروف کا کام بھی آخری مرحلے میں ہے۔ تیسری جلد شائع کرنے میں جناب ویر پال سنگھ مالک پریس نرائن اینڈ سنز کی جانفشانی، خلوص، قابل قدر ہے ان کی انتھک کوشش کی وجہ سے یہ جلد شائع ہوسکی ۔ سب کی متفقہ محنت اور خلوص کی بدولت یہ لغت ترقی اردو بیورو کی الماری سے نکل کر دنیا کے کتب خانوں کی زینت بننے کے قابل ہوگئی ہے۔ میں ہر ایک کا فرداً فرداً شکریہ ادا کرتی ہوں اور بے انتہا خوش ہوں کہ راہ ہموار کرنے کی ساری مشکلیں دور ہوگئیں، راستے کے پتھر کھسک گئے کانٹے ختم ہوگئے۔ باقی جلدیں بھی جلد شائع ہونے کی امید ہے۔

اپنے دفتر کے عملہ کا اور دفتر سے باہر کے ان تمام حضرات کا بھی شکریہ ادا کرتی ہوں جنہوں نے اس لغت کی اشاعت کے سلسلہ میں مدد فرمائی ۔

فہمیدہ بیگم

ڈائریکٹر، ترقی اردو بیورو

ویسٹ بلاک ۔ ا، آر کے۔ پورم، نئی دلی ۱۱۰۰٦٦

۲/ ستمبر ۱۹۹۵ ع

# ABBREVIATIONS USED IN THIS DICTIONARY

a. ...adjective
a (in etymologies)...adoption of
abbrev. ...abbreviation, abbreviated
abstr. ...abstract
ad. ...adaptation of
adj. ...adjective
adv. ...adverb
AF (r). ...Anglo-French
Amer. ...American
Anglo-Fr. ...Anglo-French
Anglo-Ind. ...Anglo-Indian
Anglo-Ir. ...Anglo-Irish
Anglo-L. ...Anglo-Latin
aphetic ...aphetic, aphetized
app. ...apparently
Arab. ...Arabic
Aram. ...Aramaic
arch. ...archaic
A. V. ...Authorised version of the Bible
bibl. ...biblical
Boh. ...Bohemian
Braz. ...Brazilian
Brit. N. Amer. ...British North America
Bulg. ...Bulgaria
Byz. ...Byzantine
Cat (al) ...Catalan
Celt ...Celtic
Cf. cf. ...Confer, Compare
Cl. L. Gr. ...Classical Latin, Greek
Conj. ...Conjuction
Contr. ...Contracted, Contraction
Da. ...Danish
deriv ...derivative, derivation
dim. ...diminutive
Dor. ...Doric
Du. ...Dutch
etym. ...etymology
f. ...from of, formed on
F. ...French
Flem. ...Flemish
Fr. ...French
G. ...German
Gael. ...Gaelic
Ger. ...German
Goth. ...Gothic
Gr. ...Greek
Heb. ...Hebrew
H. G. ...High German
Hind. ...Hindustani
Icel. ...Icelandic
IE. ...Indo-European
imit. ...Imitative
Indo-Eur. ...Indo-European
Indo-Gmc. ...Indo-Germanic
int., interj. ...interjection
Ir. ...Irish
Irel. ...Ireland
It. ...Italian
Jap. ...Japanese
Jav. ...Javanese
L. ...Latin
Lat. ...Latin
Law L. ...Low Latin
L. Du. ...Low Dutch
Lett. ...Lettish
LG. ...Low German
Linn. ...Linnaeus
Lith. ...Lithuanian
Maundev. ...Maundeville
M. Bret. ...Middle Breton
M. Du. ...Middle Dutch
(M) Du. ...Middle and modern Dutch
ME. ...Middle English
med. L. ...mediaeval Latin
Mex. ...Mexican
MHG. ...Middle high German
M Ir. ...Middle Irish
MLG. ...Middle Low German
(M) LG. ...Middle and Modern Low German
mod. L. ...Modern Latin
MSc. ...Middle Scottish
MSw. ...Middle Swedish
M. Welsh. ...Middle Welsh
n ...Noun
N Afr. ...North-African
N Amer. ...North American
NEFr. ...North-eastern French
N. Eng. ...Northern English
N Fris. ...North Frisian
N. O. ...Natural Order
Northumb. ...Northumbrian
Norw. ...Norwegian
N. S. W. ...New South Wales
N. T. ...New Testament
N. W.. n.w. N. Z. ...north-west,-western
N. Z. ...New Zealand
O Bret. ...Old Breton
O Brit. ...Old British
obsc. ...obscence, -ly
O Celt. ...Old Celtic
O Corn. ...Old Cornish
OE. ...Old English (Anglo-saxon)
OFr. ...Old French
(O) Fr. ...Old and modern French
O Fris. ...Old Frisian
O Gael. ...Old Gaelic
OHG ...Old High German
O Icel. ...Old Icelandic
O Ir. ...Old Irish
O L. ...Old Latin
O L Frank, OLG ...Old Low Frankish, German
O Lith. ...Old Lithuanian
ON ...Old Norse
ONFr. ...Old Northern French
O North. ...Old Northumbrian
O Pers. ...Old Persian
O Pruss. ...Old Prussian
Opp. ...opposed (to)
Ork. ...Orkney
OS. ...Old Saxon
O Scand. ...Old Scandinavian
OSL. -Oslav. ...Old Slavonic
Osp. ...Old Spanish
O Sw. ...Old Swedish
O T. ...Old Testament
OW. ...Old Welsh
pa. t ...past tense
perh. ...perhaps
Pers. ...Persian
Peruv. ...Peruvian
Pg., Port ...Portuguese
Pol. ...Plural
Pol. ...Polish
pop. L. ...popular Latin
post-Aug. ...post Augustan Latin
post-Cl. ...post-Classical Latin
pple ...participle
pr. ...provencal
prep. ...preposition
prob. ...probably
pron ...pronoun
refash ...refashioned
Rom ...Roman. l
Rum ...Rumanian
Russ. ...Russian
S. Afr. ...South African
S. Amer. ...South American
Scand. ...Scandinavian
Schol. L. ...Scholastic Latin
Scotl. ...Scotland
Sem. ...Semitic
Serb. ...Serbian
Shetl. ...Shetland
Sinh. ...Sinhalese
Skr. ...Sanskrit
Slav. ...Slavonic
Sp. ...Spanish
Sw. Swed. ...Swedish
Syr. ...Syriac
Teut. ...Teutonic
Tokh. ...Tokharian
Tyrol. ...Tyrolese
Ukr. ...Ukrainian
unkn. ...unknown
U. S. ...United State
V ...Verb
Var. ...Variable
W. ...Welsh, West, western
WFr. ...West French
W Fris. ...West Frisian
W Gmc. ...West Germanic
WIE. ...Western Indo-European
W. Ind.,W. Indies....West Indies
W. S. ...West Saxon
Wycl. ...Wyclif
YMCA ...Young Men's Christia Association
Yr. ...Year
Yrbk ...Year book
YWCA ...Young Women's Christiar Association
Zool ...Zoological, Zoology

# SUBJECT TERMS IN ENGLISH-URDU DICTIONARY

| | | | |
|---|---|---|---|
| Acoustics | سمعیات | Geography | جغرافیہ |
| Administration | انتظامیہ | Geology | ارضیات |
| Aeronautics | طیرانیات | Geometry | هندسہ |
| Agriculture | زراعت | Grammar | قواعد |
| Anatomy | تشریح | Heraldry | نقابت |
| Anthropology | بشریات | History | تاریخ |
| Archaeology | اثریات | Horology | ساعت شناسی |
| Architecture | تعمیرات | Jewellery | جواہرات |
| Astrology | علم النجوم | Law | قانون |
| Astronomy | فلکیات | Linguistics | لسانیات |
| Bacteriology | جرثومات | Logic | منطق |
| Biology | حیاتیات | Mathematics | ریاضیات |
| Bleaching | سفید کاری | Mechanics | میکانیات |
| Botany | نباتیات | Medicine | طب |
| Chemistry | کیمیا | Metallurgy | فلزیات |
| Colloquial | روز مرّہ | Metaphysics | مابعد الطبیعیات |
| Commerce | تجارت | Meteorology | موسمیات |
| Conchology | صدفیات | Military | فوج |
| Crystyllography | قلمیات | Minerology | معدنیات |
| Cytology | علم خلیات | Mining | کان کنی |
| Dentistry | دندان سازی | Music | موسیقی |
| Dynamics | حرکیات | Mythology | اساطیر |
| Ecclesiastical | کلیسائی | Natural history | تاریخ طبیعی |
| Economics | معاشیات | Nautical | بحری |
| Education | تعلیمیات | Nonce-word | یك وقتی لفظ |
| Electricity | برقیات | Optics | بصریات |
| Engineering | انجینیئرنگ | Ornithology | طیوریات |
| Entomology | حشریات | Palaeontology | فوسلیات |
| Ethics | اخلاقیات | Pathology | مرضیات |
| Fishery | ماهی گیری | Philosophy | فلسفہ |
| Fortification | قلع بندی | Phonetics | صوتیات |
| Forestry | جنگلات | Photography | فوٹو گرافی |
| Gardening | باغبانی | Physics | طبیعیات |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Physiology | عضویات | Sociology | سماجیات |
| Politics | سیاسیات | Statics | مسکونیات |
| Printing | طباعت | Statistics | شماریات |
| Prosody | عروض | Surgery | جرّاحی |
| Psycho-analysis | تحلیل نفسی | Surveying | پیمائش |
| Psychology | نفسیات | Telegraphics | تلغرافی |
| Radiology | شعایات | Theology | دینیات |
| Rhetric | علم البدیع | Veterenary | بیطاری |
| Slang | عامیانه | Zoology | حیوانیات |
| Smelting | تصفیه | | |

# H

**H .** (۱) انگریزی حروف تہجی کا آٹھواں حرف ۔ (۲) جرمن نظام موسیقی میں B سُر ۔ (۳) (ریاضیات) احصائے تفرقی میں خفیف زیادتی ۔ (٤) (قلمیات) l' k' h مختلف سطحوں کی حالت کو ظاہر کرتا ہے ۔

**H ' :** He کا مخفف جب یہ حرف علت کے پہلے ہوتا ہے ۔

**Ha ; (Interj.)** (کلمہ فجائیہ) (اظہار تعجب ، شبہہ ، خوشی یا کامیابی وغیرہ کے لئے ) (تعجب) اخاہ ؛ اوہو ؛ ہائیں ؛ ارے ؛ (مسرت) واہ واہ ؛ اہاہاہا ؛ سبحان اللّٰہ ؛ مرحبا ؛ (شک) جی ہاں ؛ کیا ؛ واللّٰہ ؛ کیا خوب ؛ (فخر) وہ مارا ؛ اہاہاہا ۔

**Ha/Hah : (v)** شش و پنج میں "ایں" کہنا ۔

**Ha : (pron.)** وہ عورت ۔

**Ha/Ha :** Have کی تخفیف شدہ شکل ۔

**Ha' : (n)** (۱) بڑا کمرہ ؛ بڑا دالان ۔ (۲) تعلقدار یا زمیندار کا مکان ۔ (۳) (یونیورسٹی) تعلیم گاہ یا درس گاہ جس کا منتظم ہو مگر فیلو نہ ہو ۔ (٤) (انگلستان کے کالجوں وغیرہ میں) کھانے کا کمرہ ؛ اس کمرے میں کھانا ۔ (٥) پیشہ وروں کی برادری کی جلسہ گاہ ۔ (٦) بڑا کمرہ جس میں عام جلسے وغیرہ ہوتے ہیں ۔ (۷) ڈیوڑھی ۔

**Ha' -Bible : (n)** بڑے سائز کی انجیل جو بڑے کمرے میں رکھی رہتی تھی ۔

**Haaf : (n)** (جزائر شٹلینڈ اور اور کنی میں) گہرے سمندر میں ماہی گیری کا خطہ ؛ ماہی شکار گاہ ۔

**Haar : (n)** دھند شمالی ؛ دھند بحری ۔

**Habeas corpus : (n)** پروانہ٭ حاضری ملزم ؛ وہ تحریری حکم جس کے ذریعہ سے ملزمین کو اصالتاً عدالت کے سامنے پیش کرنے کے لئے ہدایت کی جائے ؛ ملزمین پر باقاعدہ مقدمہ چلانے کی غرض سے ان کو عدالت یا حاکم کے سامنے پیش کرنے کا حکم نامہ ؛ (خصوصاً) ملزمین کو حراست میں رکھنے کا قانون ۔

**Habeas Corpus Act : (n)** قانون لزوم تحقیقات ملزم ؛ وہ قانون جس کی رو سے پروانہ٭ حاضری ملزم جاری ہوتا ہے (اجراء سنہ ١٦٧٩ بہ عہد چارلس دوم) ۔

**Habendum : (n)** قانونی دستاویز کا وہ حصہ جس سے یہ واضح ہو کہ کونسی جاگیر عطا کی گئی ۔

**Haberdasher : (n)** (۱) خوردہ فروش ؛ بزاز ؛ بساطی ۔ (۲) ٹوپی ، ہیٹ و غیرہ بنانے اور بیچنے والا ۔

**Haberdashery : (n)** (۱) خوردہ فروشی ؛ بزاز یا بساطی کی دکان ۔ (۲) وہ چیزیں جو بزاز یا بساطی وغیرہ بیچتے ہیں ۔

**Habergeon/Haubergeon : (n)** بے آستینوں کی زرہ ؛ گلے اور سینے کا بکتر ۔

**Habile : (a)** ہوشیار ؛ ہنرمند ؛ استاد ؛ ماہر ۔ (۲) چابکدست ؛ چست و چالاک ؛ تیز ۔

**Habiliment : (n)** (۱) (جمع) کسی خاص تقریب یا موقع کے لئے خاص پوشاک ۔ (۲) (مزاحاً) معمولی ۔ (۳) (واحد) لباس ؛ پوشاک ؛ آرائشی سازوسامان ۔

**Habilimented : (a)** ملبوس ۔

**Habilitate/Abilitate : (a)** (۱) کسی عہدے یا ملازمت کے لئے خود کو تیار کرنا ۔ (۲) (کان میں) کام کرنے کے لئے کافی سرمایہ لگانا ۔

Habilitation : (n) (۱) گھر ؛ مسکن ؛ بیت ؛ خانہ ؛ مکان ؛ مقام ؛ استھان ۔ (۲) پر مروز لیگ کی شاخ ۔ (۳) نو آبادی ۔ (٤) سکونت ۔

Habited : (a) (۱) آباد ۔ (۲) ملبوس ۔

Habitual : (a) (۱) معمولی ؛ ہمیشہ کی ؛ دائمی ؛ مستقل ۔ (۲) مسلسل ؛ مدامی ۔ (۳) عادی ؛ پرانا ۔

Habitual : (n) عادی مجرم ؛ نشہ باز ۔

Habitual abortion : (n) متوالی اسقاط ۔

Habitual criminal/-offender : (n) عادی مجرم ۔

Habitualize : (v) عادی بنانا ۔

Habitually : (adv.) عادتاً ؛ معمولاً ؛ مستقلاً ؛ دائماً ۔

Habitualness : (n) عادی ہونا ؛ عادت ؛ معمول ۔

Habituate : (v) (۱) عادی کرنا ؛ (کسی کام یا بات کی ) عادت ڈالنا ؛ خوگر کرنا ؛ سدھانا ۔ (۲) اکثر یا عادتاً جانا ؛ باربار جانا ۔

Habituation : (n) اعتیاد ؛ معتاد سازی ؛ خوگری ؛ خوپذیری ؛ عادی کرنا ، بنانا یا ہونا ۔

Habituative : (a) (قواعد میں) اعتیادی ۔

Habituade : (n) (۱) عادت ؛ خصلت ؛ خو ؛ رجحان ؛ طبیعت ؛ میلان ؛ رغبت ۔ (۲) دماغی یا جسمانی ساخت ۔ (۳) روش ؛ دستور ؛ مستقل طریق عمل ؛ عام انداز ؛ رواج ؛ رسم ؛ ریت ۔

Habitue : (n) (۱) ہمیشہ آنے جانے والا ۔ (۲) منشیات کا عادی ۔

Habitus : (n) (۱) جسمانی یا ذہنی ساخت ۔ (۲) (حیوانیات و نباتیات) طریق نشوونما ؛ روش ۔

Haboob : (n) جھکڑ ؛ ہبوب ۔

Habilitation : (n) (۱) کان میں سرمایہ لگانا ۔ (۲) آمادگی ؛ آباد کاری ؛ عہدے کی تیاری ۔

Habilitator : (n) (کان کا) سرمایہ کار ۔

Hability : (n) دیکھو Ability

Habit : (n) (۱) لباس ؛ پوشاک ۔ (۲) خاص قسم کا لباس ۔ (۳) کسی خاص عہدے یا پیشے کا لباس خصوصاً پادریوں کا ۔ (٤) گھڑ سواری کا لباس ۔ (۵) جسمانی حالت یا کیفیت ۔ (٦) (حیوانیات و نباتیات) طریق نشوونما ؛ روش ؛ خصوصیت ؛ خصلت ؛ خو ۔ (۷) عادت ؛ خصلت ؛ طبیعت ۔ (۸) دستور ؛ رسم و رواج ۔

The habit : راہبوں کا سلسلہ یا پیشہ ۔

Habit : (v) (۱) لباس پہنانا ۔ (۲) رہنا ؛ بسنا ؛ سکونت اختیار کرنا ۔

Habit-forming : (a) عادت ڈالنے والا ۔

Habitable : (a) قابل سکونت ؛ قابل بودو باش ؛ رہنے کے لائق ۔

Habitableness/Habitability : (n) سکونت پذیری ؛ قابل بود و باش ہونا ۔

Habitably : (adv.) قابل سکونت طور پر ۔

Habitance : (n) مسکن ۔

Habitancy : (n) (۱) سکونت ۔ (۲) رہنے والے ۔

Habitant : (a) رہنے والا ۔

Habitant : (n) (۱) باشندہ ؛ ساکن ؛ رہنے والا ؛ باسی ۔ (۲) کناڈا کا فرانسیسی باشندہ ۔

Habitat : (n) (۱) (نباتیات) جائے روئیدگی ؛ مسکن ۔ (۲) (حیوانیات ، نباتیات) طبعی مسکن ؛ وطن ؛ جائے اصلی ؛ پودے یا جانور کی پیدائش کی اصلی جگہ ؛ زاد بوم ۔ (۳) گھر ؛ وطن ۔

Habu : (n) ایک زہریلا سانپ ۔

Hache : (a) قیمہ کیا ہوا ۔

Hachure : (n) خطوطی سایہ ؛ وہ خطوط جس سے نقشہ کشی میں ڈھال ہلکے رنگ میں ظاہر کئے جاتے ھیں ؛ خطوط نشیب ۔

Hachure : (v) خطوطی سایہ بنانا ۔

Hacienda : (n) جاگیر ؛ جانداد مزرع یا کھیت جس میں مکان بھی ہو (ہسپانیہ اور ہسپانوی مستعمرات میں) ؛ (امیروں کا) دیہات میں مکان ۔

Haciendado : (n) جاگیر یا مزرع کا مالک (جس میں مکان بھی ھو) ۔

Hack : (n) (۱) کدال کی قسم کا اوزار ۔ (۲) کان کنوں کا اوزار ۔ (۳) کاری زخم ؛ عمیق زخم ؛ گہرا گھاؤ ؛ غار ؛ زخم (خصوصاً) جو بوٹ کی ٹھوکر سے ہوا ہو ۔ (٤) بولنے میں رکاوٹ ۔ (٥) سوکھی کھانسی ۔ (٦) کوشش ۔ (۷) پریشانی کی حالت ۔ (۸) نظر بندی (بحریہ کے افسروں کی بطور سزا) ۔

Hack : (n) (۱) وہ تختہ جس پر شکرے یا باز کے لئے گوشت رکھا جائے ۔ (۲) اینٹیں خشک کرنے کا چوبی چوکھٹا ۔ (۳) ایک قسم کی بندوق (سولھویں صدی کی) ۔

To live at hack and manger : خوش حالی سے بسر کرنا ۔

Hack : (n) (۱) بھاڑے کا ٹٹو ؛ کرائے کا گھوڑا ۔ (۲) مریل گھوڑا یا ٹٹو ۔ (۳) سواری کا معمولی گھوڑا ۔ (٤) کرائے کا ٹٹو ؛ اجرت پر دوسروں کا ناگوار یا خلاف مذاق کام کرنے والا ۔ (٥) (عام) قحبہ ؛ Hakney کا مخفف ۔ (٦) (بحری) ایک قسم کی بحری گھڑی ۔ (۷) (عام) ٹیکسی ؛ ٹیکسی چلانے والا ۔ (۸) منافع کے لئے لکھنے والا ۔

Covert-hack : گھوڑا جس پر سوار ہوکر شکار گاہ تک جایا جائے ۔

Hack : (v) (۱) کاٹنا ؛ ٹکڑے کرنا ؛ پارچے کرنا ۔ (۲) دندانے ڈالنا ؛ گہرا کرنا ۔ (۳) پاش پاش کرنا ؛ ریزہ ریزہ کرنا ؛ قیمہ کرنا ؛ بری طرح کاٹنا ۔ (٤) فٹ بال کے کھیل میں حریف کی پنڈلیوں پر ٹھوکر مارنا ۔ (٥) کاری زخم لگانے کی کوشش کرنا ؛ شدید وار کرنا ۔ (٦) آہستہ آہستہ خشک کھانسی کھانسنا ؛ مدقوق کی کھانسی کھانسنا ۔ (۷) (ٹھنڈ سے) جلد کا پھٹ جانا ۔ (۸) (زرع) کاٹنا ؛ چھانٹنا ؛ ھل چلانا ؛ جوتنا ۔ (۹) برداشت کرنا ؛ حاصل کرنا ۔ (۱۰) ھدایت کرنا (شکاری کتوں کو) ۔ (۱۱) چڑانا ؛ تنگ کرنا ۔ (۱۲) آوارہ گردی کرنا ؛ آوارہ پھرنا ۔

Hack : (v) (۱) تختے پر اینٹوں کو قطار میں رکھنا ۔ (۲) باز کو شکار پر نہ چھوڑنا ۔

Hack : (v) (۱) عام کردینا ؛ کثرت استعمال سے فرسودہ کرنا ؛ معمولی یا حقیر کردینا ۔ (۲) کرائے کے گھوڑے کام میں لانا ۔ (۳) گھوڑے کو معمولی چال سے چلانا ؛ ٹخ ٹخ چلنا ۔ (٤) ٹیکسی میں سفر کرنا ۔ (٥) قلم کے مزدور سے کام لینا ۔ (٦) ٹیکسی چلانا ۔

Hack -: جزو ترکیبی بہ معنی "کاٹنا" "ٹکڑے کرنا" ۔

Hack-saw : (n) آہن تراش آرا ۔

Hack-work : (n) قلم کے مزدور کا کام ۔

Hackamore : (n) گھوڑے کے بال یا چمڑے کی بنی ہوئی حلقہ دار لگام ۔

Hackberry : (n) ایک قسم کا شاہ دانہ ؛ ایک قسم کا جامن ۔

Hackbolt/Hagbolt : (n) ماہی بر ؛ ابو میقص ۔

Hackbut/Hagbut : (n) دستی آتشی اسلحہ ۔

Hackbutter/Hagbutter/Hackbuteer/Hackbutier : (n) دستی آتشی اسلحہ بردار (سپاہی) ۔

Hacked : (a) کٹا ہوا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا ۔ (۲) (نقابت) دندانے دار جس میں دندانے دونوں طرف خم ہوں ۔

Hackee : (n) گلہری کی ایک قسم ۔

Hacker : (n) (۱) کاٹنے والا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا ۔ (۲) وہ آلہ جس سے درخت میں آڑا شگاف بناتے ھیں ۔

Hackery : (n) بیل گاڑی ؛ چھکڑا ۔

Hacking cough : (n) خشک کھانسی ۔

Hackle : (n) (۱) شہد کی مکھی کے چھتّے کی پیال کی چھت ۔ (۲) (غلے کے) انبار کی پیال کی چھت ۔

Hackle : (n) (۱) سن کنگھا ؛ لوہے کی کنگھی جس سے سن کو صاف کرتے ھیں ۔ (۲) ماہیٔ آبنوس کا مقامی نام ۔ (۳) پَر گردنِ مرغ ؛ پروں کا وہ گچھا جو مرغوں یا دوسرے پالتو پرندوں کی گردنوں پر ھوتا ھے ۔ (٤) مچھلی کے لئے چارے کا مصنوعی کیڑا جس پر چھوٹاسا خوبصورت پر لگا ھوتا ھے ۔

To show hackle : (عام) لڑائی کے لئے آمادہ ھونا ۔

With the hackles up : (مرغ ، کتا ، انسان وغیرہ) گردن پھیلائے ؛ غصے میں ۔

Hackle : (v) بری طرح کاٹنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کردینا ؛ کچومر نکالنا ؛ قیمہ کردینا ۔

Hackle : (v) سن کو نیچے سے صاف کرنا ۔

Hackle : (v) مصنوعی کیڑے کو پر لگانا ۔

Hackler : (n) سن میں کنگھا کرنے والا ۔

Hackly : (a) کھردرا ؛ ناہموار ؛ دندانے دار ؛ خار دار ۔

Hackman : (n) کوچوان ؛ ٹیکسی چلانے والا ۔

Hackmatack : (n) سیاہ عرعر ؛ امریکا کا ایک مخروط درخت جس کے پتے چمکیلے ھوتے ھیں ۔

Hackney : (n) (۱) معمولی گھوڑا ۔ (۲) کرایہ کی گاڑی ۔

Hackney-carriage : (n) کرایہ کی گاڑی ۔

Hackney-chair : (n) مریضوں کی کرایہ کی کرسی ۔

Hackney-chairman : (n) مریضوں کی کرسی کرایہ پر چلانے والا ۔

Hackney-coach : (n) چار پہیوں والی کرایہ کی گاڑی ۔

Hackney-coachman : (n) کرایہ کی گاڑی چلانے والا ۔

Hackney-man : (n) کرایہ کی گاڑی یا کرائے کے گھوڑے رکھنے والا ۔

Hackneyed : (n) (۱) پیش پا افتادہ ؛ دقیانوسی ۔ (۲) بار بار تجربہ کیا ھوا ۔

Hackthorn : (n) جنوبی افریقہ کی ایک خاردار جھاڑی ۔

Hacton : (n) دیکھو Acton

Had : Have کا Past participle ۔

Haddie : (n) کاڈ (Cod) مچھلی کے مانند چھوٹی مچھلی ؛ ہیٹوک ۔

Haddock : (n) دیکھو Haddie

Haddocker : (n) ہیٹوک پکڑنے والا آدمی یا جہاز ۔

Hade : (n) رگِ معدن کی خمیدگی یا نیچے کی طرف جھکاؤ ؛ زاویہ میل ۔

Hade : (v) (ارضیات ، معدنیات میں) عمودی خط سے نیچے کی طرف جھکنا ؛ نشیب کی طرف مائل ھونا ؛ جھکنا ۔

Hades : (n) (۱) (یونانی دیومالا) خدائے عالم ارواح ۔ (۲) (یونانی دیومالا) برزخ ؛ عالم ارواح ؛ عالم اسفل ؛ عالم تحت الارض ؛ جہنم ۔

Hadrosaur : (n) مہیب متحجر سوسمار کی قسم کے رینگنے والے جانوروں کی ایک نوع جو شمالی امریکا میں پائی گئی ھے ۔

Haecceity : (n) (فلسفہ) ھذیّت ؛ اینیّت ؛ انفرادیّت ؛ تشخص ؛ تعین ۔

Haema-/Hema - : سابقہ بمعنی "دم" "خون" ۔

Haemad : (n) جسمیہ دم۔

Haemal/Hemal : (a) (۱) (تشریح) دموی ؛ دموی عروقی نظام سے متعلق ، خون کا ؛ خون کے متعلق۔ (۲) وہ چیز جو جسم کے ایک ہی طرف یعنی قلب اور بڑی شریانوں کی طرف واقع ہو ؛ قلب رخی ؛ قلب جانب۔

Haemal arch : (n) دموی محرابیہ۔

Haemal cavity : (n) دموی جوف جو دموی محرابیوں سے بنتا ھے ۔

Haemal spine : (n) دموی محرابیہ کا شکمی عُنصر ۔

Haemapophysial : (a) دموی محرابیہ کے ایک حصہ سے متعلق۔

Haemapophysis : (n) دموی محرابیہ کا ایک حصہ۔

Haematemesis : (n) (مرضیات) خونی قے ۔

Haematic/Hem- : (a) دموی ؛ خونی ؛ خون سے متعلق ؛ جس میں خون ملا ہوا ہو۔

Haematic/Hem- : (n) (۱) وہ دوا جو خون پر عمل کرے ۔ (۲) مصفی خون ؛ مصلح خون۔

Haematics : (n) عضویات یا طب کا وہ حصہ جو خون سے متعلق ھے ۔

Haematin/Hem- : (n) ایک سیاہ نیلگوں بے شکل مادہ جو دموی جسمیہ سے حاصل ہوتا ھے ۔

Haematinic : (a) دموی جسمیہ کے سیاہ نیلگوں مادے سے متعلق۔

Haematinic : (n) ایک دوا جس سے ہمیٹین کی افزائش ہوتی ھے ۔

Haematinometer : (n) ہمیٹین پیما ۔

Haematinometric : (a) ہمیٹین پیمائی سے متعلق۔

Haematinuria : (n) پیشاب میں خون کی سرخی کا ھونا ۔

Haematite/Hem- : (n) سرخ بھورے یا سیاہی مائل رنگ کا کچا لوہا ۔

Brown haematite : بھورا یا بھورا مائل زرد رنگ کا خام لوہا ۔

Haematitic/Hematitic : (a) سرخ بھورے یا سیاہی مائل رنگ کا کچا لوہا ۔

Haemato-/Hemato-/Haemat-/Hemat- : (a) سابقہ بمعنی "خون" ۔

Haemato-crystallin : (n) (۱) گلوبلین کی خاص شکل۔ (۲) خون کے خلیوں کا رنگین مادہ بلوری شکل میں۔

Haemato-dynamics : (n) حرکیات خون۔

Haematoblast : (n) (۱) زرد یا سبزی مائل قرص کا نام جو بچہ زاھد ریڑھ دار جانوروں کے خون میں پایا جاتا ھے ۔ (۲) درا دموں کے خلیوں کا نام جس سے دموی جسمیے پیدا ھوتے ھیں۔

Haematoblastic : (a) زرد یا سبزی مائل قرص یا درا دموں کے خلیوں سے متعلق۔

Haematochrome : (n) لال رنگ کا مادہ جو حیوینات اولیہ میں پایا جاتا ھے ۔

Haematocryal : (a) سرد خون ریڑھ دار جانوروں سے متعلق۔

Haematocyst/-cystis : (a) خون دار کیسہ۔

Haematodynamometer : (n) خون کے دباؤ کو جانچنے کا آلہ۔

Haematogenesis : (n) تولید خون۔

Haematogenic : (a) تولید خون سے متعلق۔

Haematogenous : (a) خون میں پیدا شدہ۔

Haematoglobin/Haematoglobulin : (n) خون کے خلیوں کا رنگین مادہ ۔ اسے Haemaglobin بھی کہا جاتا ھے ۔

Haematoid/Hematoid : (n) خون نما ؛ خون دار۔

Haematoidin/Hematoidin : (n) زرد یا زردی مائل سرخ بلوری مادہ جو نکالے ہوئے خون میں پایا جاتا ہے ۔

Haematoin : (n) ایک مادہ جو ہیمو گلوبن سے ماخوذ ہے جس میں فولاد نہیں ہوتا ہے ۔

Haematology : (n) حیوانی عضویات کی وہ شاخ جو خون سے متعلق ہے ۔

Haematometer/Hem- : (a) جسمیہ پیما ۔

Haematophagous : (a) خون خوار ؛ خون پینے یا خون میں رہنے والا ۔

Haematophyte : (n) ایک نباتی طفیلی جو خون میں رہتا ہے ۔

Haematopoiesis: (n) خون زائی ۔

Haematopoietic : (a) خون زا ۔

Haematoscope/Haematospectroscope : (a) آکسی ہیمو گلوبن (آکسیجنی حمرۃ الدم) کی مقدار کو جانچنے کا آلہ ۔

Haematoscopy : (n) خون جانچنے کا ایک طریقہ ۔

Haematosin/Hematosin : (n) ایک سیاہ نیلگوں بے شکل مادہ جو دموی جسمیہ سے حاصل ہوتا ہے ۔

Haematosis : (n) (۱) خون یا دموی جسمیے کی تشکیل ۔ (۲) (پھیپھڑوں میں) خون میں آکسیجن کا شامل ہونا ۔

Haematothermal : (a) گرم خون ۔

Haematothorax : (n) غشاء الرّیہ کے جوفوں میں جریان خون ۔

Haematoxylic : (a) اس بلوری مادے سے متعلق جو سرخ لکڑی میں پایا جاتا ہے ۔

Haematoxylin/Hem- : (n) (کیمیا) ایک بلوری مادہ جو سرخ لکڑی میں پایا جاتا ہے ۔

Haematozoan : (n) حیوانی طفیلی جو خون میں پایا جاتا ہے ۔

Haematozoic : (a) حیوانی طفیلی سے متعلق ۔

Haematozoon : (n) دیکھو Haematozoan

Haematuria : (n) (مرضیات) پیشاب میں خون کا آنا ۔

Haematuric : (a) پیشاب میں خون آنے سے متعلق ۔

Haemic : (a) خون سے متعلق ؛ دموی ؛ خونی ۔

Haemin : (n) ایک گہرے سرخ رنگ کا بلوری مادہ جو خون سے حاصل ہوتا ہے ۔

Haemo-/Hemo-/Haem-/Hem- : سابقہ بہ معنی "خون" ۔

Haemochrome : (n) خون کے خلیوں کا رنگین مادہ ؛ ہیمو گلوبن ۔

Haemochromometer : (n) کسی سیال چیز میں ہیمو گلوبن کی مقدار کا اندازہ لگانے کا آلہ ۔

Haemocoele : (n) مفصل پایاں یا صدف کا جسمی جوف ۔

Haemocyanin/Hemo- : (n) نیلے رنگ کا مادہ جو آدمی کے خون میں پایا جاتا ہے ۔

Haemocytometer : (n) جسمیوں کی تعداد پتا چلانے کا آلہ ۔

Haemodromometer/Haemodromerer/Haemodromograph : (n) دوران خون کی رفتار ناپنے اور دکھانے کے آلات ۔

Haemodynamics : (n) دیکھو Haemato-dynamics

Haemodynamometer: (n) دیکھو Haematodynamometer

Haemoglobulin/-bin/Hemoglobin : (n) دیکھو Haemochrome

Haemoglobinaemia : (n) سیال خون میں آزاد ہیمو گلوبن کی موجودگی ۔

Haemoglobiniferous : (a) ہیمو گلوبن دار ۔

Haemoglobinometer : (n) ہیمو گلوبن پیما ۔

Haemoglobinometry : (n) ہیمو گلوبن پیمائی ۔

Haemoglobinuria : (n) پیشاب میں آزاد ہیمو گلوبن کی موجودگی ۔

Haemoglobinuric : (a) پیشاب میں آزاد ہیمو گلوبن کی موجودگی سے متعلق ۔

Haemolytic : (a) خون یا دموی جسمیہ کو برباد کرنے والا ۔

Haemometer : (n) (۱) خون پیما ۔ (۲) خون کے دباؤ کو جانچنے کا آلہ ۔ (۳) خون میں ہیمو گلوبن کی مقدار جانچنے کا آلہ ۔

Haemopathology : (n) علم امراض خون ۔

Haemophilia/Haemophily : (n) جریان خون کی بیماری ۔

Haemophiliac : (a) جریان خون میں مبتلا ۔

Haemophiliac : (n) جریان خون کا مریض ۔

Haemopoietic : (a) دیکھو Haematopoietic

Haemoptysis : (n) خون تھوکنا ۔

Haemorrhage/Hemorrhage : (n) جریان خون ؛ سیلان خون ؛ خون کا جاری ہونا ؛ خون کا بہنا ؛ کسی شریان کے پھٹ جانے سے خون کا بہنا ۔

Haemorrhagic/Hemorrhagic : (a) سیلان خون سے متعلق ؛ سیلان خون جیسا ؛ سیلان خون سے پیدا شدہ ۔

Haemorrhoid/Hem- : (n) بواسیر ۔

Haemorrhoidal/Hemo- : (a) (۱) (مرضیات) بواسیری ۔ (۲) رگوں ، شریانوں یا اعصاب سے متعلق جو مبرز اور اس کے قریب ہوتے ہیں ۔

Haemoscope : (n) خون معائنہ کرنے کا آلہ ۔

Haemoscopy : (n) خون کا معائنہ ۔

Haemostatic/Hemo- : (a) سیلان خون کو روکنے والا ۔

Haemostatic/Hemo- : (n) سیلان خون روکنے والی دوا ؛ خون بند ؛ حابس ۔

Haemotachometer : (n) خون کی رفتار ناپنے کا آلہ ۔

Haemotachometry : (n) خون کی رفتار کو ناپنا ۔

Haemothorax : (n) دیکھو Haematothorax

Hafnium : (n) (کیمیا) ہنیم ، ایک قسم کی دھات ۔

Haft/Heft : (n) قبضہ ؛ موٹھ ؛ دستہ (خنجر ، چاقو وغیرہ کا) ۔

Haft/Heft : (v) قبضہ یا دستہ لگانا ۔

Haft/Heft : (n) (۱) مسکن ۔ (۲) چراگاہ ۔

Haft/Heft : (v) (۱) سکونت اختیار کرنا ؛ خصوصاً مویشی کو کسی چراگاہ کا عادی بنانا ۔ (۲) گاڑنا ؛ مضبوطی سے گاڑنا ؛ جمانا ۔

Hag : (n) (۱) بوڑھی عورت ؛ بدصورت ، بدخصلت بوڑھی عورت ۔ (۲) ساحرہ ؛ جادوگرنی ۔ (۳) سفید کہرا ۔ (٤) چڑیل ۔ (٥) ایک قسم کی مچھلی ۔

Hag : (n) بنی ؛ جھاڑی ؛ جنگل ۔

Hag : (n) (۱) کاٹنا ؛ گرانا (درخت کو) ۔ (۲) ٹھنٹھ ؛ ٹنڈ ۔ (۳) جنگل کا وہ حصہ جس کو کاٹنے کا فیصلہ کیا گیا ہو ۔

Hag : (n) بیہڑ زمین میں نرم جگہ ۔ (۲) دلدل میں سخت یا مضبوط جگہ ۔ (۳) دلدلی کونٹے کی عمودی کاٹ ؛ چشمے کا عمودی کنارا ۔

Hag : (v) (۱) کاٹنا ؛ ٹکڑے کرنا ؛ پارچے کرنا ۔ (۲) پاش پاش کرنا ؛ ریزہ ریزہ کرنا ؛ قیمہ کرنا ۔ (۳) فٹ بال کے

کھیل میں حریف کی پنڈلی پر ٹھوکر مارنا ۔

Hag-boat : (n) ایک قسم کا جہاز جو جنگی جہاز یا تجارتی جہاز کے طور پر استعمال ہوتا تھا ۔

Hag-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Hag-ridden : (a) (۱) ڈراؤنے خواب دیکھنے والا ۔ (۲) متردد ۔

Hag-ride : (v) ستانا ؛ ڈراؤنے خواب دکھانا ؛ متردد کرنا ۔

Hag-taper : (n) بومیر ؛ سفید بھنگ ۔

Hag-track : (n) سبز حلقه ؛ پری حلقه ۔

Hagarene : (n) حضرت ہاجرہ کی نسل کا ؛ عرب ۔

Hagberry/Hack-/Heck-/Heg- : (n) دیکھو Hackberr

Hagbolt : (n) دیکھو Hackbolt

Haggadah/Hagada'h'/Agadah : (n) یہودی کی مذہبی کتاب کا داستانی حصہ ۔

Haggadic : (a) یہودی کی مذہبی کتاب کے داستانی حصے سے متعلق ۔

Haggadist : (n) داستان طراز ۔

Haggadistic : (a) داستان طرازی سے متعلق ۔

Haggard : (n) ٹال ۔

Haggard : (n) نوخیز باز ؛ وہ شکرا جس کے بال و پر نئے نئے نکلے ہوں ۔

Haggard : (a) (۱) نوخیز ؛ بے سدھایا ہوا ۔ (۲) وحشت زدہ ؛ پریشان حال ؛ بدحال۔

Haggardly : (adv.) پریشان حالی سے ۔

Haggardness : (n) وحشت زدگی ؛ پریشان حالی ۔

Hagged : (a) (۱) مسحور ۔ (۲) دبلا پتلا ؛ پریشان حال ؛ بدحال ۔

Haggis : (n) ایک قسم کا کھانا ؛ (بھیڑ ، مینڈھے ، بکرے وغیرہ کے) دل ، پھیپھڑے اور کلیجی نمک مرچ وغیرہ لگاکر چربی میں پکے ہوئے ۔

Haggish : (a) ڈائن کی سی ؛ چڑیل کی سی ؛ بوڑھی بدصورت (عورت) ۔

Haggishly : (adv.) ڈائن کی طرح ؛ چڑیل کی طرح ۔

Haggishness : (n) ڈائن پنا ۔

Haggle : (v) (۱) بھدے طور پر کاٹنا ؛ قطع برید کرنا ۔ (۲) جھگڑا کرنا ؛ تکرار کرنا ؛ حجت کرنا مول تول کرنا ۔ (۳) مشکل سے آگے بڑھنا ۔

Haggle : (n) مول تول کا جھگڑا ۔

Haggler : (n) جھگڑا کرنے والا ؛ مول تول کرنے والا ۔

Hagiarchy : (n) اولیاء کی حکومت ؛ اولیاء کا سلسلہ ۔

Hagio-/Hagi- : سابقہ بہ معنی "اولیاء کا" ۔

Hagiocracy : (n) حکومت اولیاء ؛ اولیاء شاہی ۔

Hagiographa : (n) کتاب مقدس ؛ یہودیوں کی مذہبی کتابیں (کتاب شرع اور کتاب انبیاء کے علاوہ) ۔

Hagiographal : (a) کتاب مقدس سے متعلق ۔

Hagiographer : (n) کتاب مقدس لکھنے والا ؛ انبیا اور اولیاء کی سوانح عمریوں کا مصنف ۔

Hagiographic/-al : (a) کتاب مقدس سے متعلق ۔

Hagiography : (n) تذکرۃ الاولیاء ۔

Hagiolatry : (n) اولیاء پرستی ۔

Hagiologic/-al : (a) قصص الاولیاء سے متعلق ۔

Hagiologist : (n) قصص الانبیاء لکھنے والا ۔

Hagiology : (n) قصص الانبیاء ؛ انبیاء اور اولیاء کے سوانح حیات ، اقوال اور کرامات ۔

Hagioscope/Agioscope : (n) (۱) وہ شگاف یا کھڑکی جس سے پرستش کرنے والے پاک روٹی دیکھ سکتے ہیں ۔ (۲) ایک قسم کی کھڑکی ۔

Hagioscopic : (a) پاک روٹی کے دیکھنے سے متعلق ۔

Hagship : (n) چڑیل کی شخصیت ۔

Hag's teeth : (n) ٹیپ کاری کی خرابی ۔

Haha : (interj.) قہقہے کی آواز ؛ قہ قہ قہ ؛ خاخاخا؛ خہ خہ خہ ۔

Haha : (n) قہقہہ ؛ ہنسنا ۔

Haha/Haw-haw : (n) باغ کے گرد کا نشیبی احاطہ ؛ باڑ یا جنگلہ جو دور سے دکھائی نہ دے ۔

Haidingerite : (n) کیلشیم کا آبیدہ ارسینٹ ۔

Haik/Haick : (n) مستطیل کپڑا جس سے عرب اپنا سر اور جسم لپیٹتے ہیں ۔

Hail : (n) ژالہ ؛ اولا ۔ (۲) ژالہ باری ۔ (۳) (گالیوں کی) بوچھاڑ ۔

Hail : (n) خوش آمدید ۔

Out of hail : جو پکارا نہ جاسکے ۔

Within hail : پکارے جانے کے قابل ؛ جو پکارا جاسکے ۔

Hail : (v) (۱) ژالہ باری ہونا ؛ اولے گرنا ۔ (۲) (مجازاً) بوچھاڑ کرنا ؛ بوچھاڑ ہونا ۔

Hail : (v) (۱) سلام کرنا ۔ (۲) خوش آمدید کہنا ؛ استقبال ۔ (۳) (جہاز یا شخص وغیرہ کو) پکارنا ؛ پکارکر بتانا ؛ آواز دینا ۔ (٤) کسی مقام کا باشندہ ہونا ۔

To hail from : (جہاز کا) (فلاں) جگہ سے آنا ۔

Hail : (interj.) خوش آمدید ۔

Hail-fellow : (a) شیروشکر ۔

Hail-fellow : (adv.) بطور شیروشکر ۔

Hail Mary : (n) ۱) مذہبی تسبیح خوانی ۔ (۲) حضرت مریم کو پکارنا ۔ (۳) فرشتے کا حضرت مریم سے خطاب ۔

Hail-storm/Hailstorm : (n) ژالہ باری ۔

Hailing distance : (n) (۱) وہ دوری جہاں تک انسان کی آواز سنی جاسکے ۔ (۲) نزدیکی ۔

Hailstone : (n) اولا ۔

Haily : (a) اولے کا ؛ ژالہ باری سے متعلق ۔

Hain : (v) (۱) باڑھ یا جھاڑی سے محفوظ کرنا یا بند کرنا ؛ (گھاس کو) مویشی سے بچانا ۔ (۲) بچانا ۔

Hain : (v) (فیس) بڑھانا شکل ۔

Hain't/Haint/Ain't : "Have not" کی عامیانہ شکل ۔

Hair : (n) (۱) شعر ؛ مو ؛ بال ؛ رواں ؛ پشم ؛ اون ۔ (۲) (نباتیات) وہ رواں یا باریک اور ملائم خار جو درختوں یا پودوں کے پتے کے اوپر والی چھال کے باریک روزنوں میں ہوتے ہیں ۔ (۳) بال برابر چیز ؛ ذراسی چیز ؛ خفیف مقدار ۔ (٤) بالوں کا کپڑا ۔ (٥) بال کمانی ۔ (٦) بال جیسی کوئی چیز ۔

Against the hair : ناگوار ؛ خلاف مذاق ؛ خلاف مرضی ۔

A hair of the dog that bit you/A hair of the same dog/-wolf :

خمار دور کرنے کے لئے اور شراب پینا ۔

In one's hair : تنگ کرنا ۔

In the hair : (۱) رواں دار ۔ (۲) بالدار چمڑا ۔

One's hair down : بےمحابا باتیں کرنا ؛ احتیاط برتنا ۔

Not to turn a hair : تیور میلے نہ ہونا ؛ پیشانی پر شکن تك نہ پڑنا ؛ بے چینی اور پریشانی کا مطلق اثر نہ ظاہر نہ کرنا ۔

To a hair : ٹھیك ٹھیك ۔

To keep one's hair on : اوسان بجا رکھنا ؛ حواس درست رکھنا ؛ طبیعت قابو میں رکھنا ۔

To put up her hair : (لڑکی کا) جوان ہونا (بالوں کو ایك خاص وضع سے بنانا یا سنوارنا) ۔

To split hairs : بال کی کھال کھینچنا ۔

Hair : (v) (۱) بال صاف کرنا ۔ (۲) بال بڑھانا ۔ (۳) بال لگانا ۔ (٤) بال جیسی کوئی چیز لگانا ۔

Hair-ball : (n) بال گولا ۔

Hair bell : (n) (۱) جنگلی نیل ۔ (۲) ایك گھنٹی کی شکل کا پھول ۔

Hair-bracket : (n) جہاز کے ماتھے کی ڈھلائی ۔

Hair-brain : (n) خرگوش دماغ ؛ لاأبالی ؛ بے پرواہ ۔

Hair-brush : (n) بال صاف کرنے یا سنوارنے کا برش ۔

Hair cloth : (n) (۱) بالوں کا کپڑا ۔ (۲) بالوں کے کپڑے کی بنی ہوئی چیز ۔

Hair-compasses : (n) پرکار جس سے بال برابر کا فرق بھی ظاہر ہوسکتا ہے ۔

Hair-cut : (n) (۱) مو تراشی ۔ (۲) بال کی وضع یا طرز ۔

Hair-do : (n) بال سنوارنے کی وضع ۔

Hair-drawn : (a) بہت باریك ۔

Hair-dresser : (n) ھجام ؛ نائی ؛ خاص تراش ۔

Hair-dressing : (n) مو تراشی ؛ خاص تراشی ۔

Hair-eel : (n) ایك خیطی کیڑا جو جمے ہوئے پانی میں رہتا ہے ؛ رشتہ ۔

Hair-follicle : (n) بال کا جراب ۔

Hair-grass : (n) گھاس کی ایك نوع کا نام جس کے تنے اور پتے مو نما ہوتے ہیں ۔

Hair-hygrometer : (n) شعری رطوبت پیما ۔

Hair-kiln : (n) بھٹی جس پر بالوں کے کپڑے کو پھیلا کر ہاپ کو سکھایا جاتا ہے ۔

Hair-lead : (n) باریك سیسہ جو طباعت میں استعمال ہوتا ہے ۔

Hair-lichen : (n) خارش جو بال کی جڑوں میں ہوتی ہے ۔

Hair-line : (n) (۱) بالوں کی رسی ؛ بالوں کی بٹی ہوئی رسی ۔ (۲) تحریر میں اوپر کی طرف کشش ۔ (۳) (طباعت) باریك ٹائپ ۔

Hair-lip : (n) Harelip کی بگڑی ہوئی شکل ۔

Hair-mole : (n) بال دار مسا ۔

Hair-moss : (n) ایك قسم کی کائی ۔

Hair-pencil : (n) مو قلم جو اونٹ کے بالوں سے بنتا ہے ۔

Hair-pin/Hairpin : (n) (۱) وہ پن جو بالوں کو ٹھیك طور پر جمائے رکھنے کے لئے لگائی جاتی ہے ؛ ہیرپن ۔ (۲) تنگ موڑ ۔

Hard-top : (v) دیکھو Hard-surface

Hard up : (adv.) (بحری) ہوا کے رخ پر بہت دور ۔

Hard up : (a) (۱) قلاش ؛ نادار مفلس ؛ حاجت مند (خصوصاً روپیہ وغیرہ کا) ۔ (۲) حیران ۔

Hard (up) on : (a) (۱) سختی سے معترض ۔ (۲) مخالف ؛ ناسازگار (زمانہ) ۔

Hard upon : (a) نزدیک ؛ تقریباً ؛ قریب ہی ؛ پاس ہی ۔

Hard water : (n) بھاری پانی (جس میں صابن گھلتا نہیں ہے) ۔

Harden/Hurden : (n) ایک قسم کا موٹا کپڑا ۔

Harden : (v) (۱) سخت دل بنانا یا ہونا ۔ (۲) سخت کرنا یا ہونا ۔ (۳) ضدی بنانا ۔ (٤) مستحکم کرنا ۔ (٥) مضبوط ، گٹھیلا یا جفاکش کرنا یا ہونا ۔ (٦) (تجارت) مہنگا ہونا ۔

Hardened : (a) سخت ؛ ضدی ؛ سخت دل ؛ بے رحم ؛ سخت بنایا ہوا ۔

Hardener : (n) دھات کو سخت بنانے والا ۔

Harderian : (a) (تشریح) بارٹیرینی غدود ۔

Hardhack : (n) ایک قسم کی نیچی جھاڑی ۔

Hardiesse : (n) بہادری ۔

Hardihood : (n) دلیری ؛ جرأت ؛ بے باکی ؛ نڈر پن ؛ اکھڑ پن ۔

To have the hardihood to deny : دیدہ دلیری سے انکار کرنا ۔

Hardily : (adv.) بہادری سے دلیرانہ ؛ بے باکانہ ۔

Hardiment : (n) بہادری ؛ جرأت ؛ دلیری ۔

Hardiness : (n) جرأت ؛ بے باکی ؛ دلیری ؛ مضبوطی ؛ جفاکشی ۔

Hardish : (a) قدرے سخت ؛ کسی قدر سخت ۔

Hardly : (adv.) (۱) بدشواری ؛ بدقت ؛ بمشکل ؛ بڑی مشکل سے ۔ (۲) درشتی سے ۔ (۳) سختی سے ۔ (٤) شاید ہی ؛ مشکل سے ۔

Hardness : (n) (۱) سختی ؛ ٹھوس پن ؛ دشواری ۔ (۲) دقت ۔ (۳) سخت دلی ؛ کنجوسی ۔ (٤) درشتی ؛ شدت ۔ (٥) (طبیعیات) طاقت (لاشعاعی) ۔ (٦) (برقیات) درجہ خلا ۔ (۷) (کیمیا) سنگینی ۔

Hards/Hurds : (n) سن کے موٹے حصے ۔

Hardship : (n) (۱) بدنصیبی ؛ کور بختی ؛ سیاہ بختی ؛ گردش ؛ مصیبت ۔ (۲) صعوبت ؛ کلفت ؛ اذیت ؛ آزار ؛ سختی ؛ تکلیف ، بپتا کٹھا ہوا ۔

Hardware : (n) لوہے کے برتن ؛ ظروف آہنی ؛ دھات کا نیا سامان ۔

Hardwareman : (n) لوہے کے برتن یا دھاتی سامان بیچھے والا ۔

Hardwood : (n) (۱) برگ ریز درختوں کا جنگل ۔ (۲) جزائر غرب الہند کی ایک جھاڑی ۔

Hardy : (a) (۱) دلیر ؛ جری ؛ باہمت ؛ منچلا ؛ بیباک ؛ نڈر ؛ اکھڑ ۔ (۲) مضبوط ؛ جفاکش ۔ (۳) پودا جو تمام سال کھلی ہوا میں اگایا جاسکے ۔

Half hardy : وہ پودا یا درخت جس کو جاڑے میں حفاظت کی ضرورت ہو ۔

Hardy : (n) خانہ چھینی ؛ سندان ۔

Hardy annual : (n) (۱) خود رو پودا ۔ (۲) (مجازاً) پارلیمنٹ یا اخبار میں بار بار آنے والے موضوعات ۔ (۳) کوئی چیز جو ہر سال واقع ہو ۔

Hare : (n) (۱) خرگوش ؛ ارنب ۔ (۲) مضحکہ خیز شخص ؛ بیوقوف ۔ (۳) بعض کھیلوں میں کھیلنے والوں کے لئے نشانات دینے والا ۔ (٤) ایک جنوبی مجموعۂ نجوم ۔ (٥) ایک صدف نما جانور ۔ (٦) (عام) بے ٹکٹ مسافر ۔ (۷) (عام) موضوع بحث ۔

As mad as march hare : پاگل ؛ دیوانہ (اس خرگوش کی طرح جو مستی پر یا ہواہو) ۔

First catch your hare : (ضرب المثل) سوت نہ کپاس کولی سے لٹھم لٹھا ۔

To hold (orrun) with the hare and run (or hunt) with the hounds/To run with hare and hounds : دونوں طرف ملا ہواہونا ؛ ساز باز رکھنا ۔

Hare and hounds : (n) بہت لمبی دوڑ جس میں دو ایک آدمی کھیتوں یا جنگلوں میں کاغذ کی کترن پھینکتے جاتے ہیں اور بہت سے لوگ کھوج لگاتے ہوئے اس کا تعاقب کرتے ہیں ؛ خرگوش اور کتوں کی دوڑ ۔

Hare bell/Hare-bell/Hair bell : (n) دیکھو Hair bell

Hare-brain/Hair-brain : (n) دیکھو Hair bain

Hare-brained : (a) ناعاقبت اندیش ؛ لاپرواہ ؛ خبطی ۔

Hare-up : (a) طیش میں ہونا ۔

Hare-eyed : (a) چوکس ؛ جس کی آنکھیں بند نہ ہوں ۔

Hare-finder : (n) خرگوش تلاش کرنے والا (پیشہ ور) ۔

Hare-hearted : (a) بزدل ؛ ڈرپوک ۔

Hare-kangaroo : (n) ایک قسم کا چھوٹا کنگارو ۔

Hare-lip : (n) (طب) اشرمیت ؛ اوپر کے ہونٹ کا شگاف ۔

Hare-lipped : (a) جس کا اوپر کا ہونٹ کٹا ہواہو ۔

Hare-sighted : (a) نزدیک دیکھنے والا ۔

Hareld : (n) سمندری بطخ کی ایک جنس ۔

Harem/Haram : (n) (۱) حرم سرا ؛ زنان خانہ ۔ (۲) حرم ؛ بیگمات ؛ پردہ نشیں خواتین ۔ (۳) حرم محترم ۔

Harengiform : (a) ہیرنگ (مچھلی) نما ۔

Hare's : بہت سے پودوں کے نام کے ساتھ آتا ہے ۔

Hare's ear : (n) خیر اللہ ۔

Hare's eye : (n) (طب) چشم خرگوشی (آنکھ کی بیماری جس کی وجہ سے سونے میں آنکھ بند نہیں ہوتی ہے) ۔

Hare's foot : (n) (۱) تپتیا گھاس ؛ نفل ۔ (۲) ایک قسم کی لکڑی جس میں مسامات ہوتے ہیں ۔

Harfang : (n) سفید الّو ۔

Haricot : (n) (۱) پسندے (بھیڑ یا بکری کے گوشت کے) ۔ (۲) لوبیا ؛ فرانسیسی پھلی ۔

Haricot/Harico : (v) پسندے بنانا ۔

Hariolation : (n) قیاس ۔

Hark : (v) (۱) سننا ؛ کان لگاکر سننا ؛ کان دھرنا ؛ توجہ سے سننا ۔ (۲) لینا ہے ؛ لگے لگے (شکاری کتوں کو شکارنے کے لئے) ۔

Hark away : (v) آگے بڑھنا یا چلے جانا ۔

Hark back : (v) (۱) (شکاری کتوں کے لئے) کھوج لگانے کے لئے پیچھے لوٹنا ۔ (۲) گھوم پھر کر اسی بات پر واپس جانا ۔ (۳) (شکاری کتوں کو) واپس بلانا ۔

Hark forward : (v) آگے بڑھنا ۔

Hark in : (v) جانا ۔

Hark off : (v) واپس ہونا ۔

Hark on/-forwards : (v) لگے لگے کرنا ؛ ہشکارنا ۔

Harken : (v) دھیان دینے والا ؛ توجہ سے سننے والا ۔

Harl/Harle : (n) (۱) سن کا ریشہ ۔ (۲) پر کاریشہ ۔

Harl/Harle : (v) (۱) کھینچنا ؛ گھسیٹنا ۔ (۲) کھردرا پلاسٹر لگانا ۔ (۳) پھینکواں جال سے مچھلی پکڑنا ؛ کھردرا پلاسٹر ۔

Harl : (v) (۱) پھنسانا ؛ الجھانا ۔ (۲) (مرے ہوئے خرگوش کی) ٹانگیں باندھ دینا (لے جانے کے لئے) ۔

Harleian : (a) رابرٹ ہارلے ؛ ارل آف آکسفورڈ کے کتب خانے کا یا اس سے متعلق ۔

Harlequin : (n) (۱) اطالوی اور فرانسیسی کامیڈی ایک کیریکٹر ۔ (۲) انگریزی گونگے ناٹک (Pontomime) کا کیریکٹر جو منہ سے نہیں بولتا اور مسخرے پن کی حرکتیں کرتا ہے ۔ (۳) مسخرا ؛ بھانڈ ۔ (٤) چھوٹے گلدار کتوں کی ایک نسل ۔ (٥) ایک قسم کی بط ۔

Harlequin : (a) مسخرے یا اس کے لباس سے مشابہ ؛ مضحك ؛ مختلف رنگوں کا ؛ رنگ برنگ کا ۔

Harlequin-bat : (n) ایك قسم کی چمگادڑ ۔

Harlequin-beetle : (n) ایك قسم کا بھونرا جس میں مختلف رنگ ہوتے ہیں ۔

Harlequin brant : (n) ایك امریکی بطخ جس کا سینہ سفید ہوتا ہے ۔

Harlequin-cabbage-bug : (n) ایك قسم کا کیڑا جو بہت خوش رنگ ہوتا ہے ۔

Harlequin duck : (n) ایك قسم کی بطخ جس کے پر رنگ برنگے ہوتے ہیں ۔

Harlequinade : (n) (۱) ایك قسم کا گونگا ناٹك ۔ (۲) سوانگ کا وہ حصہ جس میں ہارلے کوین یا مسخرے کا پارٹ ہوتا ہے ۔

Harlequinade : (v) ہارلے کوین کا پارٹ کرنا؛ عجیب و غریب حرکتیں کرنا ۔

Harlequint flower : (n) ایك قسم کا پھول جس میں بہت سے رنگ ہوتے ہیں ۔

Harlequint garrot : (n) ایك قسم کی بحری بطخ ۔

Harlequint moth : (n) ایك قسم کا پروانہ ۔

Harlequint pigeon : (n) ایك قسم کا آسٹریلوی کبوتر ۔

Harlequint ring : (n) مختلف رنگ کے نگینوں سے جڑی انگوٹھی ۔

Harlequint rose : (n) گلاب جس کی پتی دھاری دار ہوتی ہے ۔

Harlequint snake : (n) ایك قسم کاسانپ جو مختلف رنگ کا ہوتاہے ۔

Harlot : (n) رنڈی ؛ کسبی ؛ طوائف ؛ فاحشہ ۔

To play the harlot : فاحشہ پن کرنا ۔

Harlot : (v) فاحشہ پن کرنا ۔

Harlotry : (n) (۱) کسب ؛ چھنالا ؛ فاحشہ پن ۔ (۲) فاحشہ ۔ (۳) (مجازاً) کسبیوں کا ساٹھا ؛ بھڑکیلا پن ؛ طمطراق ؛ تصنع ۔

Harm : (n) ضرر ؛ نقصان ؛ گزند ؛ تکلیف ؛ ایذا ؛ دکھ ؛ شر ؛ برائی ؛ قباحت ۔

Out of harm's way : محفوظ ؛ گزند سے دور ۔

Harm : (v) نقصان یا گزند پہنچانا ۔

Harmala/Harmel : (n) جنوبی یورپ کا ایك پودا ؛ اسپند ؛ کالا دانہ ؛ جرمل ۔

Harmaline : (n) جرمل کے بیج کے حاصل ہونے والا ایك سفید بلوری قلی نما $(C_{13}H_4N_2O)$ ۔

Harmattan : (n) سموم کاٹنا ؛ وہ گرم و خشك جھلس دینے والی ہوا جو بالائی گانٹا کے ساحل پر دسمبر ، جنوری اورفروری میں چلتی ہے ۔

Harmel : دیکھو Harmala

Harmful : (a) مضر ؛ موذی ؛ ضرر رساں ؛ نقصان دہ ۔

**Harmfully : (adv.)** ضرر رساں طور پر۔

**Harmfulness : (n)** ضرر رسانی ؛ مضر ہونا ؛ مضرت۔

**Harmine : (n)** جرمل کے بیج میں پایا جانے والا ایک قلی نما ($C_{13}H_{12}N_2O$)۔

**Harminc acid : (n)** ایک ترشہ جو Harmine کی نکسید سے حاصل ہوتا ہے ($C_{10}H_8N_2O_4$)۔

**Harmless : (a)** (۱) بے ضرر ؛ غیر مضر۔ (۲) مسکین ؛ مرجاں مرنج۔ (۳) نقصان یا سزا سے بری۔

**Harmlessly : (adv.)** بے ضرر طور پر۔

**Harmlessness : (a)** بے ضرر ہونا ؛ غیر مضر ہونا۔

**Harmonic : (a)** (۱) ہم آہنگ ؛ ملتے ہوئے سروں کا ؛ سریلا۔ (۲) ہم آہنگی کا۔ (۳) مضاعف سرتی۔ (٤) (ریڈیو) مضاعفہ۔ (٥) (تشریح) مصنوعی درز سے متعلق۔ (٦) سادہ موسیقی حرکت۔

**Harmonic : (n)** (۱) موسیقانہ سُر۔ (۲) مضاعف تفاعل۔

Spherical harmonic : کروی مضاعف۔

**Harmonic analysis : (a)** مضاعف تفاعل کا احصاء۔

**Harmonic current : (n)** ایک قسم کی بدلتی رو۔

**Harmonic function : (n)** مضاعف تفاعل۔

**Harmonic mean : (n)** موسیقی اوسط۔

**Harmonic progression : (n)** سلسلۂ موسیقیہ۔

**Harmonic proportion : (n)** موسیقی تناسب۔

**Harmonic scale : (n)** موسیقی سرگم۔

**Harmonica : (n)** (۱) مختلف قسم کے ساز۔ (۲) مختلف قسم کے پردوں کا نام۔

**Harmonical : (a)** (۱) دیکھو Harmonic۔ (۲) مختلف کتابوں کے متوازی اقتباسات کے موازنے سے متعلق۔

**Harmonically : (adv.)** ہم آہنگی سے۔

**Harmonicon : (n)** دستی آرگن ؛ ساز سنگیت۔

**Harmonious : (n)** (۱) ہم آہنگ ؛ ہم ساز ؛ مربوط۔ (۲) متحد ؛ متفق۔ (۳) خوش آواز ؛ سریلا خوش گلو ؛ شیریں نوا ؛ شیریں (نغمہ)۔

**Harmoniously : (adv.)** ہم آہنگی سے ، خوش نوائی سے؛ میٹھے سروں میں ؛ موسیقی کے قواعد کے مطابق۔

**Harmoniousness : (n)** ہم آہنگی ؛ مطابقت ؛ حسن ترتیب۔

**Harmoniphon/-phone : (n)** ایک قسم کا ساز۔

**Harmonist : (n)** (۱) فن نغمہ کا ماہر۔ (۲) مغنی ؛ مطرب ؛ موسیقی داں۔ (۳) مصحح ؛ مختلف نسخوں یا بیانوں کا مقابلہ کرکے تصحیح کرنے والا۔ (٤) ہم آہنگی پیدا کرنے والا۔ (٥) اشتراکی مذہبی فرقہ جس کو امریکا میں Rapp نے ۱۸۰۳ میں قائم کیا تھا۔

**Harmonistic : (a)** (۱) تطبیقی۔ (۲) فن نغمہ سے متعلق۔

**Harmonistically : (adv.)** مغنی کی طرح ؛ موسیقی داں کی طرح ؛ تحریروں کی تطبیق کے طور پر۔

**Harmonium : (n)** ہارمونیم (ایک قسم کا باجا)۔

**Harmonization : (n)** ہم آہنگی ، سروں کا میل۔

**Harmonize : (v)** (۱) ہم آہنگ ، ہم ساز ، مطابق یا موافق بنانا یا ہونا ، سروں کا ملنا یا ملانا۔ (۲) خوش ترتیب کرنا یا ہونا ؛ حسن ترتیب پیدا کرنا۔

**Harmonizer : (n)** ہم آہنگ کرنے والا۔

Harmonometer : (n) تطبیق پیما ؛ آہنگ پیما ؛ وہ آلہ جس سے سروں کی باہمی نسبت معلوم ہوسکے ۔

Harmony : (n) (۱) مطابقت ؛ اتحاد ؛ اتفاق ؛ ہم آہنگی ؛ میل ۔ (۲) حسن ترتیب ؛ خوش ترتیبی ۔ (۳) ہم آہنگ نغمہ سروں کا میل ۔ (٤) میٹھی یا سریلی آواز ۔ (٥) مختلف نسخوں خصوصاً چاروں انجیلوں کا مقابلہ اور تصحیح ۔ (٦) (تشریح) تطابق عظمیٰ ۔

Pre-established harmony : دماغ اور مادے کی ہم آہنگی ۔

Harmony of the spheres : کرہ ہائے سماوی کی ہم آہنگی ۔

Harmost : (n) حکومت اسپارٹا کا بھیجا ہوا حاکم (مقبوضہ شہروں اور جزیروں کو زیر اقتدار رکھنے کے لئے ) ۔

Harmotome : (n) الومینیم اور بیریم کا آبدار سلیکیٹ ۔

Harness : (n) (۱) گھوڑے کا ساز و سامان ؛ جانوروں کی گاڑی میں جوتنے کا سامان ۔ (۲) (مجازاً) کام کرنے کا کپڑا وغیرہ ۔ (۳) (پارچہ بافی) پھنی ؛ کنگھی ۔ (٤) زرہ بکتر ، مدافعت کے ہتھیار ۔

In harness : جتا ہوا ؛ روز مرہ کے کام میں مصروف ۔

To die in harness : کام کرتے ہوئے مرجانا ۔

Harness : (v) (۱) گھوڑے پر ساز و سامان وغیرہ رکھ کر جوتنا ؛ کسی اور جانور کو گاڑی میں جوتنا ۔ (۲) (مجازاً) دریا کے پانی کو روک کر اس کی قوت سے کام لینا ؛ کام لینا ۔

Harnes-bull/-cops : (n) (عام) پولیس (وردی پہنے ہوئے) ۔

Harness cask : (n) ایک طرح کا پیپا جس میں نمکین گوشت رکھ کر جہاز پر رکھتے ہیں ۔

Harns : (n) دماغ ؛ بھیجا ۔

Harp : (n) (۱) ستار کی قسم کا مثلث شکل کا باجا ؛ بربط ؛ عود ۔ (۲) (علم النجوم) شلیاق ۔ (۳) چھلنی ؛ پردا ۔ (٤) ایک قسم کا صدف ۔ (٥) ایک قسم کی مچھلی ۔ (٦) آئرستانی شخص ۔

Aeolian harp : باد ترنگ ؛ ہوا سارنگی ؛ ساز ہوائی ۔

Double harp : دوہرے تاروں والا بربط ۔

Harp : (v) (۱) بربط بجانا ۔ (۲) طول دینا ۔ (۳) بربط کی طرح آواز کرنا ۔ (٤) قیاس کرنا ۔

To harp at : قیاس آرائی کرنا ۔

To harp on, upon : طول دینا ۔

To harp upon, on, a, one, the same (etc.) string : کسی مضمون کو بہت طول دے کر بیان کرنا ۔

Harp-file : (n) کاغذوں کو نتھی کرنے کا تاروں کا بربط نما بك ۔

Harp-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Harp lute : (n) گٹار سے مشابہ بارہ تاروں والا ایک ساز ۔

Harper : (n) (۱) بربط نواز ۔ (۲) آئرستانی سکے ۔ (۳) ایک قسم کی سیل مچھلی ۔

Harping : (a) بربط بجانے والا ۔

Harpings : (n) (۱) (بحری) جہاز کے کھمبند کا اگلا حصہ ۔ (۲) جہاز کے مسطح ڈھانچے کو جکڑنے والے تختے ۔ (۳) وہ رسے جو جہاز کے مستول کو کھڑا رکھنے والے رسوں کو سہارا دیتے ہیں ۔

Harpist : (n) پیشہ ور بربط نواز ۔

Harpoon : (n) خطاف ؛ پارہ گیر ؛ ہارپون ؛ برچھی کی شکل کا خمدار کانٹا جس میں رسی کا پھندا باندھ کر وھیل مچھلی وغیرہ شکار کرتے ہیں ۔

Harpoon : (v) ہارپون سے شکار کرنا ۔

Harpoon-fork : (n) ایک قسم کا سرشاخہ جس سے سوکھی گھاس لادتے اور اتارتے ہیں۔

Harpoon-gun : (n) وہ توپ جس سے ہارپون پھینکا جاتا ہے ۔

Harpoon-rocket : (n) وھیل مچھلی کو مارنے کی بم برچھی۔

Harpooner : (n) ہارپون پھینکنے والا ۔

Harpress : (n) خاتون بربط نواز ۔

Harpsichord : (n) قیشارہ ؛ ایک ساز جس کا رواج سولھویں صدی عیسوی تک تھا یہ ساز مضراب سے بجایا جاتا تھا ۔

Harpy : (n) (۱) (یونانی اور لاطینی دیومالا) ایک خونخوار عفریت جس کا چہرہ اور جسم عورت کاسا تھا اور بازو اور پنجے پرند کی طرح تھے ؛ زن مرغ ۔ (۲) (مجازاً) خونخوار شخص ۔ (۳) شمالی امریکا کا عقاب۔ (٤) امریکی گدھ کی ایک قسم ۔ (٥) جزائر شرق الہند میں پائی جانے والی ایک قسم کی چمگادڑ ۔

Harpy-bat : (n) جزائر شرق الہند میں پائی جانے والی دو یا اس سے زیادہ قسموں کی چمگادڑ کے نام۔

Harpy-eagle : (n) جنوبی امریکا میں پایا جانے والا عقاب ۔

Harpyian : (a) زن مرغ سے متعلق۔

Harquebus/Arquebus : (n) (۱) پرانی وضع کی ہلکی توڑےدار بندوق ۔ (۲) ایسی بندوق سے لیس سپاہی ۔

Harquebusade/Arq - : (n) توڑے دار بندوق سے مسلسل گولی باری ۔

Harquebusier/Arq - : (n) بندوقچی؛ توڑے دار بندوق سے لیس سپاہی ۔

Harridan : (n) بھیانک شکل کی بوڑھی عورت ؛ چڑیل ؛ ڈائن ۔

Harrier : (n) (۱) تباہ کرنے والا ؛ غارت گر ؛ اجاڑنے والا ؛ تاراج کرنے والا ۔ (۲) چرغ ؛ صقر ؛ ایک قسم کا باز یا شکرہ ۔

Harrier : (n) (۱) تازی ؛ ایک قسم کا شکاری کتا جس سے خرگوش کا شکار کراتے ہیں ۔ (۲) شکاریوں اور کتوں کا غول ۔

Harrovian : (a) ہیرو کے اسکول سے متعلق ۔

Harrovian : (n) ہیرو سے تعلیم یافتہ ۔

Harrow : (n) (۱) دندانے دار سراون ؛ سہاگہ ؛ ایک طرح کا سراون جس میں لوہے کے دندانے ہوتے ہیں ۔ (۲) (تعمیرات) قلع کا مضبوط دروازہ ۔ (۳) فوجیوں کی وتری ترتیب ؛ بطوں کی ہوا میں وتری ترتیب ۔

Revolving harrow : گردشی سراون ۔

Harrow : (v) (۱) زمین پر دندانے دار سراون پھیرنا ۔ (۲) زخمی کرنا ۔ (۳) (مجازاً) جذبات کو مجروح کرنا ؛ دل میں گھاؤ ڈالنا/زخم پیدا کرنا ۔

Harrow : (v) (۱) اجاڑنا ؛ تباہ کرنا ؛ برباد کرنا ۔ (۲) لوٹنا ؛ تاراج کرنا ۔

Harrower : (n) سراون پھیرنے والا ۔

Harrowingly : (adv.) (۱) سراون پھیرتے ہوئے ۔ (۲) دل خراشی سے ۔

Harrowingness : (n) دل خراشی ؛ جگر خراشی ۔

Harry : (n) (۱) نام ۔ (۲) نیچے طبقے کے جوان انگریز عرف ۔ (۳) معمولی قسم کا تاش ۔

By the Lord Harry : ایک طرح کی قسم ۔

Old Harry : شیطان ۔

To play old Harry : شیطنت کرنا؛ برباد کرنا۔

Harry : (n) (۱) لوٹنا ؛ پامال ؛ تباہ کرنا ؛ برباد کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ اجاڑنا ؛ ویران کرنا ؛ لوٹ لینا (کسی شخص کو) ۔ (۲) تنگ کرنا ؛ دق کرنا ؛ ستانا ؛ تکلیف دینا ؛ رنج پہنچانا ؛ دکھ دینا ؛ اذیت پہنچانا ؛ حیران کرنا ؛

پریشان کرنا ؛ ناک میں دم کرنا ۔ (۳) لوٹ کر لے جانا ۔

Harry bird : (n) ابو مقص ؛ آب بر ؛ ایک دریائی پرندہ ۔

Harry Derchman/-Dutchman : (n) کلغی دار یا ڈنمارک کے کووں کا نام۔

Harry noble : (n) ہنری ششم کا طلائی سکہ ۔

Harry sovereign : (n) ہنری ہفتم اور ہنری ہشتم کے زمانے کا سورن (سکہ)۔

Harsh : (a) (۱) سخت ؛ کھردار ؛ درشت ؛ کرخت ۔ (۲) ناپسندیدہ ؛ ناگوار ۔ (۳) بے رحم ؛ سنگ دل ؛ سخت دل ؛ بے رحمانہ ؛ سخت ۔

Harshen : (v) سخت بنانا ؛ کھردار بنانا ۔

Harshly : (adv.) سختی ؛ درشتی سے ؛ ناگوار طور پر ؛ بے دردانہ ؛ بے رحمانہ ۔

Harshness : (n) سختی ؛ درشتی ؛ بے دردی ؛ سنگ دلی ؛ ناگواری ؛ ناپسندیدگی ۔

Harslet : (n) گوشت کا پارچہ (جو بھوننے کے لئے کاٹا جائے) ؛ سور کے گوشت کا پارچہ ۔

Hart : (n) غزال ؛ آھو ؛ ہرن ؛ مرگ ؛ بارہ سنگھا (خصوصاً پانچ سال سے زیادہ عمر کا) ۔

Hart berry : (n) دیکھو Bilberry

Hart clover/Hart's clover : (n) الکیل الملک ؛ ناحوك ۔

Hart of ten : (n) وہ شاخہ ہرن جس کے ہرسینگ میں دس دس شاخیں ہوں ۔

Hart royal : (n) بارہ سنگھا یا ہرن جس کو بادشاہ نے شکار کیا ہو ۔

Harte beest : (n) افریقی بارہ سنگھا ۔

Hartleian : (a & n) ڈیوڈ ہار ٹلے کے عقائد سے متعلق ؛ ڈیوڈ ہار ٹلے کا پیرو۔

Hart's ball : (n) زمیں دوز سماروغ ۔

Harts horn : (n) شاخ گوزن ؛ ہرن کے سینگ کا وہ مادہ جس سے پہلے نوشادر بنتا تھا ۔

Salt of harts horn : نوشادر کا لخلخہ جو بے ہوش آدمی کو ہوش میں لا نے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Spirit of hartshorn : محلول امونیا ۔

Harts horn jelly : (n) ہرن کے سینگ کو چھیل کر بنائی جانے والی جیلی ۔

Harts horn plantain : (n) ایک قسم کا کاھو۔

Hart's-tongue/-fern : (n) سرخس کی ایک قسم۔

Hart's trefoil : (n) دیکھو Hart-clover

Hart's truffle : (n) زمیں دوز سماروغ کی ایک قسم ۔

Hartwort : (n) کاشم۔

Harum-scarum : (a) لاُابالی ؛ بے پرواہ ۔

Harum-scarum : (n) لاُابالی شخص یا کام۔

Haruspex : (n) قدیم رومی فال گیر جو انتڑیوں سے فال نکالتا ہے ۔

Haruspical : (a) قدیم رومی فال گیر سے متعلق ۔

Haruspicate : (a) دیکھو Haruspical

Haruspication : (n) انتڑیوں سے فال نکالنا۔

Haruspicy : (n) فال گیری ۔

Harvest : (n) (۱) فصل کاٹنے کا زمانہ ۔ (۲) تیار فصل ۔

(۳) حاصل ؛ پیداوار ۔ (٤) کام کا نتیجہ ؛ ماحصل ۔

Lord of the harvest : خدا

Harvest : (v) (۱) فصل کاٹنا ؛ اکٹھا کرنا ۔ (۲) ذخیرہ جمع کرنا ۔

Harvest-bell : (n) ایک قسم کا پھول ۔

Harvest-bug : (n) ایک چھوٹا سا کیڑا جو فصل کاٹنے کے زمانے میں بہت ستاتا ہے ۔

Harvest festival/-thanks giving : (n) فصلی جشن (جو کھیت کاٹنے پر منایا جاتا ہے) ۔

Harvest-field : (n) کھیت جس کی فصل کاٹی جارہی ہو ۔

Harvest-fish : (n) شمالی امریکا کی ایک مچھلی ۔

Harvest-fly : (n) ایک قسم کا امریکی جھینگر ۔

Harvest-home/Harvest home : (n) (۱) فصل کٹنے کا اختتام ۔ (۲) فصلی جشن جو اس موقع پر ہوتا ہے ۔

Harvest-home goose : (n) وہ بط جو فصلی جشن میں پکاکر کھائی جاتی ہے ۔

Harvest-month : (n) فصل کاٹنے کا مہینہ (ستمبر یا اگست) ۔

Harvest moon : (n) موسم خزاں کا ماہ کامل ؛ خریفی چاند ؛ ۲۲ یا ۲۳/ستمبر کا زمانہ جب سورج برج میزان کے پہلے خط پر پہنچے اور چاند کامل ہو ۔

Harvest mouse : (n) موش خرمنی ؛ وہ چوہا جو فصل کٹنے کے زمانے میں پیدا ہوتا ہے اور کھیت میں رہتا ہے ۔

Harvest queen : (n) (۱) فصل کی دیوی ، سیرس (Ceres) ۔ (۲) فصل کاٹنے والوں میں سے وہ جوان عورت جس کو فصل کے اختتام پر اعزازی درجہ دیاجاتا تھا ۔

Harvest-spider : (n) لمبی ٹانگوں والا فصلی مکڑا ۔

Harvest-tick : (n) دیکھو Harvest-bug

Harvest-work : (n) فصل کاٹنے اور جمع کرنے کا کام ۔

Harvester : (n) (۱) کھیت کاٹنے والا ۔ (۲) مختلف کیڑوں کا نام ۔ (۳) کھیت کاٹنے کی مشین یا آلہ ۔

Harvesting : (a) فصل کاٹنے اور جمع کرنے والا ۔

Harvesting ant : (n) چیونٹی کی ایک قسم جو گھاس کے بیجوں کو جمع کرتی ہے ۔

Harvesting mouse : دیکھو Harvest mouse

Harvestless : (a) بے فصل ؛ بنجر ۔

Harvestman : (n) (۱) فصل کاٹنے والا (خصوصاً وہ جو اس کام کے لئے گھر چھوڑ کر نکلتا ہے) ۔ (۲) لمبی ٹانگوں والا مکڑا ۔

Harvey/Harveyize : H. A. Harvey کے ایجاد کردہ طریقے سے لوہے کو سخت کرنا ۔

Hash-been : (n) وہ جو اب کسی کام کا نہیں ہے ؛ دقیانوسی شخص یا طریقہ ؛ کوئی چیز جو پرانی ہوگئی ہو ؛ از کار رفتہ ۔

Hash : (v) (۱) گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا ۔ (۲) (مجازاً) کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Hash : (n) (۱) چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے پکایا ہوا گوشت ۔ (۲) پرانی چیز جو نئی صورت میں پیش کی جائے ۔ (۳) بے میل (چیز) ؛ ملغوبہ ؛ گڈمڈ ۔

Hash out : (v) کسی موضوع پر خوب بحث کرنا ۔

Hash over : (v) گفتگو کرنا ؛ بحث کرنا ۔

Hasher : (n) چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنے والا ۔

Hashish/-eesh : (n) حشیش ؛ ایک قسم کا بھنگ ۔

Hasp : (n) (۱) قلابه ؛ کنڈا ؛ چھپکا - (۲) تکلا ؛ لچھا ؛ انٹی۔ (۳) سہاگہ ؛ سراون۔

Hasp : (v) قلابه لگانا ۔

Hassock : (n) (۱) گدا جس پر گھٹنوں کے بل کھڑے ہوتے وقت گھٹنے ٹیکتے ہیں ۔ (۲) گتھی ہوئی گھاس کا پولا ۔ (۳) (کینٹ میں) چونا ملا ہوا بھرا بھرا پتھر ۔

Hassocky : (a) طرد دار ؛ بھر بھرے پتھروں والا ۔

astate : (a) (۱) برچھی نما ؛ نیزہ نما ؛ نیزہ شکل۔ (۲) (نباتیات) برچھی سا ۔

Hastately : (n) برچھی نما طور پر ۔

Hastato- : جز و ترکیبی به معنی برچھی نما ۔

Haste : (n) (۱) عجلت ؛ شتابی ؛ جلدی ؛ تیزی۔ (۲) جلد بازی ؛ ضرورت سے زیادہ عجلت ۔

More haste less speed : جلد بازی میں اور دیر ہوتی ہے ؛ دیر آید درست آید ۔

To make haste : عجلت کرنا ۔

Haste : (v) (۱) جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا ۔ (۲) (تاکید سے) آگے بڑھانا ۔

Hasteless : (a) بے عجلت۔

Hastelessness : (n) عجلت نہ کرنا ۔

Hasten : (n) (۱) جلدی کرانا ؛ عجلت کی تاکید کرنا ۔ (۲) رفتار بڑھا دینا ؛ تیز تر کرنا ؛ تیز کرنا ؛ جلد تر کرنا ۔ (۳) تیزی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ جلدی کرنا ۔ (٤) تیزی سے آنا یا جانا ؛ جلد قدم اٹھانا ۔

Hastener/Haster : (n) (۱) جلدی کرنے والا ۔ (۲) پردہ جس سے آگ کی تپش کو مرتکز کرتے ہیں۔

Hastifoliate/Hastifolious : (a) برچھی نما پتیوں والا ۔

Hastiform : (a) برچھی نما ۔

Hastile : (a) دیکھو Hastate

Hastily : (adv.) (۱) تعجیلاً ؛ عاجلاً ۔ (۲) جلدی جلدی ؛ تیزی سے ۔ (۳) جلد بازی یا ناعاقبت اندیشی سے (٤) چڑچڑے پن سے ۔

Hastiness : (n) (۱) تعجیل ؛ عجلت ؛ شتابی ؛ جلدی ؛ تیزی۔ (۲) جلد بازی ؛ ناعاقبت اندیشی ۔ (۳) زود رنجی ؛ چڑچڑا پن ۔

Hasting : (a) جلد بازی کرنے والا ۔

Hasty : (a) (۱) جلدی کا ؛ عجلت کا ؛ عاجلانه ۔ (۲) تیز ؛ تیز رفتار ۔ (۳) جلد باز ؛ ناعاقبت اندیش ؛ ناعاقبت اندیشانه ۔(٤) زود رنج ؛ چڑچڑا ؛ جھلا ؛ تند خو ؛ تیز مزاج ۔

Hasty-pudding : (n) ایک قسم کی پڈنگ ۔

Hat : (n) (۱) ہیٹ ؛ انگریزی ٹوپی (زنانہ یا مردانہ) ۔ (۲) ٹوپی جس سے پہننے والے کا رتبہ یا مرتبہ ظاہر ہو۔

(His) hat covers (his) family : وہ دنیا میں تنہا ہے ؛ اس کا کوئی نہیں ۔

To send round the hat/To go round with the hat : چندہ جمع کرنا ۔

To talk through one's hat : مبالغہ کرنا ؛ فقروں سے کام لینا ؛ شیخی مارنا ۔

Hat : (n) (۱) سر پر ہیٹ رکھنا ۔(۲) (کسی کو) ہیٹ دینا ۔

Hat-band/Hatband : (n) (۱) ہیٹ کی پٹی (جو اس کے گرد لپٹی ہوتی ہے) ۔(۲) وہ پٹی جو ہیٹ میں سوگواری کی علامت کے طور پر لگائی جاتی ہے ۔

Hat-block : (n) ہیٹ کا قالب ۔

Hat-body : (n) فلٹ کا وہ ٹکڑا جس کو کاٹ کر ہیٹ بناتے ہیں ۔

Hat-box : (n) ہیٹ رکھنے کا بکس۔

Hat-brush : (n) ہیٹ صاف کرنے کا برش۔

Hat-case : (n) دیکھو Hat-box

Hat-die : (n) ہیٹ کا قالب۔

Hat-homage : (n) احتراماً ہیٹ کو اٹھانا۔

Hat-money : (n) مالک کو جہوٹی سے رقم جو اس کی نگرانی اور کاوش کے صلے میں دی جائے۔

Hat-mould : (n) دیکھو Hat die

Hat-piece : (n) چھوٹا خود جو ہیٹ کے اندر پہنا جاتا ھے۔

Hat-stand/-tree : (n) ہیٹ ، کوٹ وغیرہ لٹکانے کا ٹیکن۔

Hat trick : (n) (۱) ہیٹ سے کوئی شعبدہ بازی کرنا۔ (۲) (کرکٹ) متواتر تین گیندیں پھینک کر تین کھلاڑیوں کو آوٹ کرنا۔

Hatch : (n) (۱) نصفہ در ؛ دو حصے والے کواڑ کا نیچے کا حصہ۔ (۲) کھڑکی دار دروازہ جو جہاز کے عرشے میں ہوتا ھے اس کا پٹ۔ (۳) کھڑکی (دروازے ، دیوار ، مکان کے فرش یا جہاز کے عرشے میں)۔ (٤) دریا یا نہر کے بند کا دروازہ ؛ آب بند۔ (٥) سالمن مچھلی کو پھنسانے کی ایک ترکیب۔ (٦) ہوائی جہاز کی وہ کھڑکی یا اس کا دروازہ جو ہنگامی حالت میں استعمال کیا جاتا ھے۔

Under hatches : جہاز کی سب سے نیچی منزل یا خانے میں۔

Under the hatches : (۱) (مجازاً) پستی کی حالت میں خستہ حال۔ (۲) نیچے جاکر غائب ہونا۔ (۳) مردہ۔

Hatch : (n) (انڈے) سینا ؛ جھول۔

Hatch : (n) کھدے ہوئے متوازی خطوط۔

Hatch : (v) (۱) انڈوں سے بچے نکالنا ؛ جھول نکالنا (مرغی کے بچوں وغیرہ کا)۔ (۲) انڈے سینا ؛ انڈوں پر بیٹھنا۔(۳) بچوں کا (انڈوں سے نکلنا) ؛ انڈا کھٹکنا۔ (٤) تدبیر کرنا ؛ منصوبہ باندھنا(سازش وغیرہ کا)۔ (٥) پیدا کرنا ؛ ترکیب نکالنا۔

Hatch : (v) (۱) کندہ کرنا ؛ جدول کھینچنا ؛ (کسی سطح پر متوازی خطوط کھینچنا۔ (۲) جڑاؤ کام کرنا۔

Hatch-boat : (n) ایک قسم کا چھوٹا جہاز جس کے عرشے میں بہت سی کھڑکیاں ہوتی ہیں۔

Hatched-moulding : (n) (تعمیرات) متقاطع متوازی خطوط کی کندہ کاری۔

Hatchel : (n) سن کو صاف کرنے کا کنگھا ؛ پنجہ۔

Hatchel : (v) سن کو پنجے سے صاف کرنا۔

Hatcheller : (n) سن کو صاف کرنے والا۔

Hatcher : (n) (۱) سینے والی ؛ سینے کی مشین۔ (۲) سازش کرنے والا ؛ منصوبہ باندھنے والا۔

Hatchery : (n) سینانہ ؛ وہ جگہ جہاں مچھلیوں کے انڈے سے بچے نکلتے ہیں۔

Hatchet : (n) (۱) تبر ؛ کلہاڑی۔ (۲) دانت اکھاڑنے کا ایک آلہ۔

To take or dig up the hatchet : صلح کرنا۔

To bury the hatchet : دشمنی شروع کرنا۔

Hatchet-face : (n) تنگ کتابی چہرہ۔

Hatchet-faced : (a) تنگ کتابی چہرے والا۔

Hatchet-fist : (n) تنگ مٹھی۔

Hatchet jaw : (n) تنگ جبڑا۔

Hatchettin/Hatchettine/Hatchetinle : (n) زردی مائل سفید نیم شفاف متحجر گوند یا موم نما ہائیڈرو کاربن۔

Hatchettite : (n) دیکھو Hatchettin

Hatchety : (a) دیکھو Hatchet-face

Hatching : (n) سایہ زنی ؛ خطوطی سایہ۔

Hatchment : (n) (۱) مارکہ ڈھال ؛ جس پر امراء کے مارکے بنائے جاتے ہیں۔ (۲) مارکہ تختی ، وہ تختی جو مکان کے دروازے پر لگائی جاتی ہے جس پر صاحب خانہ کا مارکہ ہوتا ہے۔

Hatchway : (n) جہاز کے عرشے میں وہ کھڑکی یا دروازہ جس سے مال تہ خانے میں اتارتے ہیں۔

Hate : (n) (۱) نفرت ؛ بغض ؛ عناد ؛ عداوت۔ (۲) جس سے نفرت کی جائے۔

Hate/Haet : (n) ذرہ۔

Hate : (v) (۱) نفرت کرنا۔ (۲) عداوت رکھنا ؛ بغض و عناد رکھنا ؛ جلنا ؛ دشمنی رکھنا۔

Hateable : (a) قابل نفرت۔

Hateful : (a) (۱) نفرت انگیز ؛ قابل تعریف۔ (۲) کینہ ور۔

Hatefully : (adv.) نفرت انگیز طور پر۔

Hatefulness : (n) نفرت انگیزی۔

Hatemonger : (n) نفرت پھیلانے والا۔

Hater : (n) نفرت کرنے والا۔

Hatless : (a) بے ہیٹ ؛ ننگے سر ؛ کھلے سر ؛ برہنہ سر۔

Hatred : (n) (۱) نفرت۔ (۲) عداوت ؛ کینہ ؛ بغض ؛ عناد۔

Hatted : (a) ہیٹ پہنے ہوئے۔

Hatter : (n) (۱) ہیٹ بنانے اور بیچنے والا ؛ کلاہ ساز۔ (۲) (آسٹریلیا ، کان) تنہا کام کرنے والا۔

Hatter : (v) تنگ کرنا ؛ دق کرنا۔

Hatti/Hatti-sherif/-Humayun : (n) (ترکی) (خط شریف) سلطان کا دستخطی فرمان۔

Hatting : (n) کلاہ سازی کا پیشہ۔

Hauberk : (n) زرہ ؛ بکتر۔

Hauerite : (n) مینگنیز کا دوہرا سلفائیڈ۔

Haugh/Halgh : (n) دریا برآمد زمین جو دریا کے کنارے واقع ہو۔

Haught : (a) مغرور ؛ متکبر۔

Haughtily : (adv.) متکبرانہ ؛ مغرورانہ ؛ تمکنت سے۔

Haughtiness : (n) (۱) کبر ؛ غرور ؛ تکبر ؛ خود بینی ؛ نخوت۔ (۲) تمکین ؛ تمکنت ؛ بھاری بھر کم پن۔

Haught : (a) (۱) متکبر ؛ مغرور ؛ خود بیں ؛ خود پسند ؛ مغرورانہ۔ (۲) پر تمکین ؛ باتمکنت ؛ بھاری بھر کم۔

Haul : (v) (۱) کھینچنا ؛ گھسیٹنا۔ (۲) (بحری) جہاز کا رخ بدلنا۔ (۳) (ہوا کا) رخ بدلنا۔ (٤) طرز عمل بدلنا ؛ آنا جانا۔

To haul on a wind/To haul the (her, our, etc) wind/ To haul upon or to the wind : جہاز کا رخ ہوائی رخ پر بدلنا یا کردینا ؛ موڑنا ؛ پھیرنا ؛ گھمانا ؛ پلٹنا۔

To haul over the coals : سرزنش کرنا۔

To haul up : سرزنش کرنے کے لئے لانا۔

Haul : (n) (۱) کھینچائی ؛ مچھلی کے جال کو کھینچنا ۔ (۲) (مجازاً) یافت ۔ (۳) مچھلیوں کی تعداد جو ایک بار جال کھینچنے میں آئے ۔ (۵) (رسا سازی) تقریباً چار سو لڑیاں ۔

Haul-rope : (n) رسا (جس سے کوئی چیز کھینچی جاتی ھے) ۔

Haul-seine : (n) مچھلی پکڑنے کا جال جس کا ایک سرا کنارے پر باندھ دیا جاتا ھے اور دوسرے سرے کو گھماکر مچھلیوں کو کنارے پر لاتے ھیں ۔

Haulage : (n) (۱) کھینچنا ؛ کشش ۔ (۲) کھینچنے کا خرچ ۔ (۳) کھینچنے کا رستہ ۔

Hauler : (n) کھینچنے والا ؛ بارکش ۔

Haulier : (n) کوئلے کی کان میں ٹب کا کھینچنے والا ۔

Haulm : (n) دیکھو Halm

Haulm : (v) گھاس پھوس کا چھپر بنانا ۔

Haulmy : (a) ٹھنٹھ دار ؛ ڈنٹھل دار ۔

Haunce : دیکھو Hance

Haunch : (n) (۱) کولھا ؛ پٹھا ۔ (۲) ہرن وغیرہ کی ران اور پٹھے کا گوشت ۔ (۳) محراب کے مرکز اور ستون کا درمیانی حصہ ۔ (٤) (بحری) شہتیر کے سائز میں یکبارگی تخفیف ۔ (٥) (مجازاً) آخری حصہ ۔

Haunch : (v) موٹائی کم کرنا یا ھونا ۔

Haunch-bone : (n) کولھے کی ہڈی ۔

Haunched : (a) کولھے دار ۔

Haut : (v) (۱) کسی جگہ زیادہ آمد و رفت رکھنا ؛ زیادہ آنا جانا ؛ نشست یا اڈا بنانا ۔ (۲) (کسی شخص کا) بار بار آنا ؛ منڈلانا ؛ چکر لگانا ۔ (٤) بھوتوں کا کسی جگہ بار بار آنا ۔

Haunt : (n) (۱) عادت ۔ (۲) (جانوروں کے) آنے جانے کی جگہ ؛ (بدمعاشوں یا مجموں کا) اڈا ؛ بیٹھک ۔ (۳) بھوت ۔

Haunted : (a) (۱) جہاں بھوت بہت آتے ھیں ؛ بھوتوں کا بسیرا ۔ (۲) پریشان ۔

Haunter : (n) زیادہ آمد و رفت رکھنے والا ۔

Haurient : (a) (سپر پر مچھلی کا نشان) سر اٹھائے ھوئے ۔

Hause/Hawse : (n) دو اونچائیوں کے درمیان تنگ گھاٹی ۔

Hausen : (n) اسٹرجن (Shirgdon) مچھلی کی سب سے بڑی قسم ۔

Hausse : (n) توپ کی عقبی شست ۔

Haussmanize : (v) سڑکوں کو سیدھا اور چوڑا کرنا ؛ پھر سے بنانا ۔

Haustellate : (a) جُرعیّہ دار ؛ جرعیّہ حشرات سے متعلق ۔

Haustellum : (n) جرعیہ ؛ جاذبیہ خرطوم ۔

Haustorium : (n) جانبہٴ برنبات ۔

Haut-gout : (n) تیز ذائقہ ؛ چٹپٹاپن ۔

Haut-pas : (n) دیکھو Half-pace

Haut-relief : (n) ابھری ھوئی تصویر یا مورت ۔

Haut-ton : (n) بلند فیشن ؛ بلند فیشن کے لوگ ۔

Hautboy/Hoboy : (n) (۱) شہنائی ؛ ایک طرح کی نفیری یا بانسری ۔ (۲) اسٹرا بیری یاتوت فرنگی کی ایک نوع ۔ (۳) آرگن باجے کا پردہ ۔

Hautboyist : (n) نفیری نواز ۔

Hauteur : (n) نخوت کا انداز ؛ تمکنت کا انداز ۔

Hauyne : (n) الومینیم اور سوڈیم کا ایک سلیکیٹ جس میں

کیلسیم سلفیٹ شامل رہتا ہے ۔

Hauynite : (n) دیکھو Hauyne

Havana : (n) ہوانا یا کیوبا کا بنا ہوا سگار ۔

Have : (v) (۱) پاس ہونا ؛ رکھنا ۔ (۲) مشتمل ہونا ۔ (۳) محسوس کرنا (خوشی وغیرہ) ۔ (٤) استعداد رکھنا ۔ (٥) مجبور ہونا (کسی کام کے کرنے پر) ۔ (٦) کرنا (شک وغیرہ) ۔ (۷) ہونا (گفتگو ملاقات) ۔ (۸) پانا (خبر وغیرہ) ۔ (۹) کھانا یا پینا ۔ (۱۰) انصرام دینا ۔ (۱۱) دعویٰ کرنا ؛ ادّعا کرنا ۔ (۱۲) حاصل کرنا ۔ (۱۳) (کسی پر) اختیار رکھنا ۔ (١٤) بازی لے جانا ۔ (١٥) پیدا کرنا ۔ (١٦) حصہ لینا ۔ (۱۷) ملازم رکھنا ۔

To have a go : (کرکٹ) گیند کو زور سے مارنا (اسکور کرنے کے لئے) ۔

To have a hand in : کچھ اختیار یا دخل رکھنا ۔

To have and to hold : لینا اور رکھنا (ہمیشہ کے لئے) ۔

To have done : ختم کرنا ۔

To have had it : (۱) حتی المقدور کوشش کرنا ۔ (۲) برداشت کرنا ۔

To have it coming : مستوجب ہونا ؛ سزاوار ہونا ۔

To have it in for : عداوت رکھنا ۔

To have it in one : جرأت رکھنا ۔

To have it out : معاملہ طے کرنا ۔

To have it over/To have it all over : ور پڑنا ۔

To have kittens : متردد ہونا ۔

To have none of : انکار کرنا شرکت کرنے سے ۔

To have nothing on : برتر نہ ہونا ۔

To have no use for : حقارت سے دیکھنا ۔

To have one self : رنگ رلیاں منانا ۔

To have one's eye on : حاصل کرنے کی نیت رکھنا ۔

To have one's hands full : ضرورت سے زیادہ مشغول یا مصروف رہنا ۔

To have one's head/To have one's hide : (غصہ میں) سزا دینا ۔

To have one's own back : بدلہ لینا ۔

To have to do : سرو کار رکھنا ۔

To have someone do something : کام لینا ۔

To have something happen to one : (کسی کے ساتھ) کوئی واقعہ ہونا ۔

To have something on : کسی کی مخفی خطا یا جرم کی خبر رکھنا ۔

To let one have it : خبر لینا ؛ ڈانٹنا ؛ سرزنش کرنا ۔

Have : (n) (۱) صاحب مقدرت ۔ (۲) (عام) فریب ؛ دھوکا ؛ چرکہ ۔

Have-not : (n) غریب ؛ مفلس ۔

Have on : (v) (۱) پہننا ۔ (۲) شرکت کا منصوبہ بنانا ، منصوبہ تیار کرنا ۔

Have up : (v) عدالت کے سامنے پیش کرنا ۔

Havelock : (n) سفید کپڑے کا پارچہ جو ٹوپی کے اوپر گرمی سے بچنے کے لئے لگایا جاتا تھا ۔

Haven : (n) (۱) بندرگاہ ؛ جہازوں کے ٹھہرنے کی جگہ ۔

(۲) (مجازاً) مامن ؛ ملجا ؛ ماوا ؛ جائے پناہ۔

Haven : (v) جہاز کو بندرگاہ میں لانا ۔

Havenage : (n) بندرگاہ کا محصول۔

Havener/-or : (n) بندرگاہ کا منتظم ۔

Havenership : (n) بندرگاہ کے منتظم کا عہدہ۔

Havenless : (a) بے بندرگاہ ؛ بے مامن ؛ بے جائے پناہ۔

Haver : (n) مالك ۔

Haver : (n) جئی ۔

Haver : مہمل گفتگو ؛ بکواس ۔

Haver : (v) مہمل گفتگو کرنا ۔

Haver-cake : (n) جئی کا کیک۔

Haver-grass : (n) ایك قسم کی گھاس ۔

Haverel : (n) فضول گو ؛ مہمل گفتگو کرنے والا ۔

Havering : (a) نو معنی۔

Haversack : (n) (سپاہی کا) تھیلا یا خرجی (جس میں وہ کھانے پینے کا سامان رکھتا ھے) ۔

Haversian : (a) ہڈی کی بعض ساخت جو Havers نے دریافت کی ۔

Haversine : (n) (بحری) نیم جیب معکوس۔

Havey-cavey : (a) غیر متوازن۔

Having : (n) (۱) ملك ؛ ملکیت ۔ (۲) دولت ؛ جائیداد ؛ مال و متاع ؛ اثاثہ ۔ (۳) (جمع میں) اطوار ؛ کردار ۔

Having : (a) حریص۔

Haviour : (n) چلن ؛ اخلاق ۔

Havlagah : (n) جبر علی النفس ؛ ضبط ؛ خود ضبطی ۔

Havna : (n) دیکھو Have-not

Havoc : (n) تباہی ؛ بربادی ؛ خرابی ۔

Havoc : (v) (۱) تباہ و برباد کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ اجاڑنا ؛ گدھے سے ہل چلوا دینا ۔ (۲) ہنگامہ برپا کردینا ؛ تباہی پھیلا دینا ۔

To cry havoc : (۱) فوج کو لوٹ مار کی اجازت دینا یا اشارہ کرنا ۔ (۲) (مجازاً) بلا کرنے کا حکم دینا ۔

Havocker : (n) تباہی مچانے والا ؛ غارت گر ۔

Haw : (n) (تاریخ) (جھاڑیوں کی) باڑ ؛ جنگلا ؛ احاطہ ۔

Haw : (n) (۱) ثمر خفچہ ۔ (۲) خفچہ ؛ ایك خاردار جھاڑی ۔

Haw : (n) (گھوڑے ، کتے وغیرہ کی) چشمك زن جھلی ۔

Haw : (interj. & n) پس و پیش کی آواز یا سا ۔

Haw : (v) پس و پیش کی آواز نکالنا ۔

Haw-buck : (n) دیہاتی ؛ گنوار ۔

Haw-haw : (interj.) قہ قہ قہ ۔

Haw-haw : (n) قہقہہ کی آواز ؛ قہقہہ ۔

Haw-haw : (a) (۱) قہقہہ آمیز ۔ (۲) عادتاً قہقہہ لگانے والا ؛ پس و پیش کرنے والا (تقریر میں) ۔

Haw-haw : (v) کھلکھلا کر ہنسنا ؛ قہقہہ لگانا ۔

Hawcubite : (n) آوارہ گرد نوجوان جو سترھویں صدی عیسوی میں لندن کی گلیوں میں منڈلاتے پھرتے تھے ۔

**Hawfinch : (n)** ایک قسم کا چھوٹا پرند جس کی چونچ بڑی اور مضبوط ہوتی ہے ۔

**Hawk : (n)** (۱) شاہین ؛ شکرہ ؛ باز ؛ جرہ (اس کی مختلف قسمیں ہوتی ہیں جیسے Hack hack) ۔ (۲) جبر ستانی کرنے والا شخص ؛ ڈاکو ؛ قزاق ۔

Hawk of the fist : باز جو یکایک مٹھی پر سے اُڑجاتا ہے ۔

**Hawk : (n)** گچ وغیرہ لے جانے کا چوبی ظرف ۔

**Hawk : (n)** کھنکھارنا ؛ کھنکھارنے کی اواز ۔

**Hawk : (v)** پھیری لگاکر سامان فروخت کرنا ؛ پھیری لگانا ۔

**Hawk : (v)** (۱) (چڑیوں وغیرہ کا) باز سے شکار کرنا ۔ (۲) ہوا میں شکار کرنا ۔ (۳) اڑکر حملہ کرنا یا اڑتے ہوئے حملہ کرنا ۔

To hawk at : (۱) شکرے کی طرح جھپٹنا ؛ ٹوٹ پڑنا ۔ (۲) (ابابیل وغیرہ کا) کیڑوں کا شکار کرنا ۔

**Hawk : (v)** کھنکھارنا ؛ کھنکھار کر بلغم صاف کرنا ۔

**Hawk-bill : (n)** (۱) پلاس یا سنسی ۔

**Hawk-billed : (a)** باز منقارہ ۔

**Hawk-boy : (n)** ریزہ ۔

**Hawk-eagle : (n)** ایک قسم کا عقاب ۔

**Hawk-eye : (n)** امریکا کے دیسی باشندوں کا لقب ۔

**Hawk-eyed : (a)** شاہین نظر ؛ تیز نظر ۔

**Hawk-fly : (n)** زنبور کی ایک قسم ۔

**Hawk-moth : (n)** ایک قسم کا اڑنے والا کیڑا ۔

**Hawk-nose : (n)** منقار نما ناک ۔

**Hawk-nosed : (a)** عقاب بینی ؛ باریک ؛ اونی اور نوکیلی ناک والا ۔

**Hawk-owl : (n)** ایک قسم کا اُلّو جو دن کو شکار کرتا ہے ۔

**Hawkbil : (n)** مرکب پودوں کا نام ۔

**Hawked : (a)** خمیدہ ؛ منقار نما ۔

**Hawker : (n)** شکرہ باز ۔

**Hawker : (n)** پھیری والا ؛ خوانچے والا ۔

**Hawk's-bell/Hawk-bell : (n)** چھوٹی سی گول گھنٹی جو باز کے پاؤں میں باندھی جاتی ہے ۔

**Hawk's-bill : (n)** (۱) ایک قسم کا کچھوا ۔ (۲) گھوڑی کی گھنٹی کا ایک پرزہ ۔

**Hawkweed : (n)** ایک قسم کی گھاس ؛ پودوں کی ایک نوع کا نام ۔

**Hawm : (v)** بے ڈھنگے طور پر حرکت کرنا ۔

**Hawse : (n)** (۱) جہاز کے اگلے سرے کا وہ حصہ جس میں رسوں یا تاروں کے لئے چھید ہوتے ہیں ۔ (۲) لنگر انداز جہاز کے اگلے سرے اور لنگروں کے بیچ کی جگہ ۔

Athwart the howse : (بحری) لنگر انداز جہاز کے رسے کے آڑے ۔

Clear, open hawse : (بحری) جب دونوں رسے سیدھے سیدھے اپنے لنگر سے بندھے ہوں ۔

Foul hawse : (بحری) جب دونوں رسے الجھے ہوئے ہوں ۔

To clear the hawse : (بحری) دو رسوں کو الگ کرنا ۔

To fresh (freshen) the hawse : (بحری) رسے کو ڈھیلا کرنا ۔

Hawse : (n) دیکھو Hause

Hawse-block : (n) لکڑی کا کندہ جس سے رسوں کے سوراخ کو بند کیا جاتا ہے۔

Hawse-hole : (n) جہاز کے اگلے حصے کے دو سوراخوں میں سے ایک استوانہ سوراخ۔

Hawse-piece : (n) جہاز کے اگلے حصے کی شہتیر جس میں رسوں کے لئے سوراخ بنایا جاتا ہے۔

Hawse-pipe : (n) لوہے کی پائپ جو رسے کے سوراخ میں لگی رہتی ہے تاکہ لکڑی محفوظ ہے۔

Hawse-plug : (n) (بحری) ڈاٹ جو Hawsepipe میں لگائی جاتی ہے۔

Hawser : (n) (بحری) بڑا رسا جو جہاز کے لنگر اندازی میں استعمال ہوتا ہے۔

Hawser-bend : (n) دو بڑے رسوں کو باندھنے کی گرہ۔

Hawser-laid : (a) ایک لڑی میں تین چار لڑیوں کو ملا کر بنایا ہوا۔

Hawthorn : (n) (۱) خفچہ ؛ بٹ سنگلی ؛ ایک خار دار جھاڑی جس کے پھول سفید ، گلابی یا سرخ اور پھل انگور کی شکل کے گہرے سرخ ہوتے ہیں۔ (۲) مصنوعی چارہ (مچھلی پکڑنے کے لئے)۔

Hawthorn-china : (n) مشرقی چینی کے ظرف جن میں نیلگوں زمین پر سفید شاخیں ہوتی ہیں۔

Hawthorn-fly : (n) (۱) ایک چھوٹی کالی مکھی۔ (۲) مصنوعی چارہ (مچھلی پکڑنے کے لئے)۔

Hawthorn-grosbeak : (n) کبیر المنقار سہرہ۔

Hawthorn-tree : (n) خفچہ کا پودا۔

Hay : (n) (۱) پیال ؛ کاہ ؛ خشک گھاس جو چارے کے کام آتی ہے سوکھی کٹی ہوئی گھاس جو جانوروں کو کھلاتے ہیں۔ (۲) بونچہ۔ (۳) محنت کا پھل۔ (٤) (عام) بستر۔ (٥) حقیر رقم۔

To carry hay in one's horns : بد مزاج یا خطر ناک ہونا۔

To look for a needle in a bundle of hay : لاحاصل تلاش کرنا ؛ گھاس کے ڈھیر میں سوئی تلاش کرنا۔

To make hay : (۱) گھاس کا ٹنا۔ (۲) انتشار پیدا کرنا۔

To make hay of : ابتری پیدا کرنا ؛ درہم برہم کرنا۔

To make hay while the sun shines : موقع سے فائدہ اٹھانا ؛ بہتی گنگا میں ہاتھ دھونا۔

Hay : (n) (۱) جنگلا ؛ باڑ۔ (۲) احاطہ۔

Hay/Hey : (n) ایک قسم کا دیہاتی رقص۔

To dance the hay or hays : خاص طور سے رقص کرنا۔

Hay : (v) (۱) گھاس لگانا۔ (۲) گھاس کاٹ کر خشک کرنا۔ (۳) گھاس کو خشک کرنا۔

Hay asthma : (n) تپ کاہی

Hay-bird : (n) تنکوں سے گھونسلا بنانے والی چڑیا۔

Hay-bote : (n) لکڑی یا کانٹے جس سے باڑ کی مرمت کی جاتی ہے ؛ اس مقصد کے لئے لکڑی اور کانٹے لینے کا حق۔

Hay-box : (n) گھاس بھرا صندوق جس میں پکے ہوئے کھانے کی دیگچی دم ہونے کے لئے رکھ دیتے ہیں۔

Hay-cock : (n) سوکھی گھاس کا مخروطی شکل کا انبار۔

Hay-de-guy/-guise : (n) ایک قسم کا رقص۔

Hay-fever : (n) تپ کاہی ؛ یہ بخار خاک ، دھول ، کوڑا کرکٹ پیٹ میں پہنچنے سے پیدا ہوتا ہے اور اس میں

ضیق النفس کی علامات بھی ہوتی ہیں ۔

Hay-field : (n) کھیت جس میں گھاس کاٹتا ہے یا کاٹی جاچکی ہے ۔

Hay-fork : (n) پنجا جس سے گھاس الٹ پلٹ کرتے ہیں ؛ جیلی ۔

Hay-making : (n) گھاس کاٹنے اور سکھانے کا عمل ۔

Hay-making machine : (n) گھاس کو خشک کرنے کی مشین ۔

Hay-mow : (n) خشک گھاس کا انبار ؛ وہ جگہ جہاں گھاس کو رکھا جائے ۔

Hay-plant : (n) تبت کا ایک چھتردار پودا ۔

Hay-rake : (n) مویشیوں کے لئے سوکھی گھاس رکھنے والا چارہ دان ۔

Hay-rake : (n) کریدنی ۔

Hay-see/Hayseed : (n) (۱) گھاس کا بیج ۔ (۲) دیہاتی ؛ دھقانی ۔

Hayloft : (n) اصطبل یا کھلیان کی اوپر کی کوٹھری جس میں خشک گھاس رکھی جاتی ہے ۔

Haymaker : (n) (۱) کٹی ہوئی گھاس کو خشک کرنے والا (مرد یا عورت) ۔ (۲) گھاس کو خشک کرنے کا آلہ ۔ (۳) (جمع) ایک دیہاتی رقص ۔

Hayrick : (n) خشک گھاس کا انبار ۔

Haystack : (n) دیکھو Hayrick

Hayward : (n) باڑ رکھوالا ؛ حلقے کے جنگلوں یا باڑوں وغیرہ کا محافظ ۔

Hazard : (n) (۱) کعبتین یا پانسوں کا کھیل ؛ قمار بازی ؛ جوا ۔ (۲) اتفاق ؛ موقع ۔ (۳) خطرہ ؛ جوکھوں ؛ جوکھم ۔ (٤) ٹینس کا ایک قسم کا ہاتھ ؛ ضرب ۔ (٥) (گولف) خراب زمین ۔ (٦) (آئرلینڈ) گاڑی کا اڈا ۔

Losing hazard : (بلیرڈ) اپنی گولی کو تھیلی میں گرانا ۔

Winning hazard : (بلیرڈ) سرخ گولی کو تھیلی میں گرانا ۔

Hazard : (v) خطرے میں ڈالنا ؛ اپنے سر جوکھم لینا ؛ دل کڑا کرکے کوئی بات کہنا یا کوئی کام شروع کرنا ۔

Hazard-side : (n) (ٹینس) کورٹ کا وہ حصہ جس میں گیند پھینکی جاتی ہے ۔

Hazardable : (a) خطر ناک ؛ پرخطر ۔

Hazardous : (a) (۱) اتفاقی ؛ تقدیر ؛ جوئے کا سا (معاملہ) ۔ (۲) خطرناک ؛ پرخطر ؛ جوکھم کا ۔

Hazardously : (adv.) خطر ناک طور پر ؛ جوئے کی طرح ۔

Hazardousness : (n) خطرناک ہونا ؛ اتفاق پر مبنی ہونا ۔

Haze : (n) (۱) دھند ؛ ہلکا کہر ؛ غبار ؛ دھندلاہٹ ۔ (۲) (مجازاً) دھندلاپن (ذہن کا) ؛ پریشان خیالی ۔

Haze : (v) (۱) ڈرانا ؛ ڈانٹنا ؛ مارنا ۔ (۲) (بحری) کام لیتے لیتے پلیتھن نکال دینا ؛ زیادہ سخت کام یا محنت کی وجہ سے تھک جانا یا تھکا دینا ۔ (۳) ستانا ؛ دق کرنا ۔ (٤) آوارہ پھرنا ۔ (٥) دل لگی کرنا ۔

Haze : (v) (۱) ترشح ہونا ۔ (۲) دھندلا بنانا ۔

Haze : (v) خشک کرنا ۔

Haze about : (v) آوارہ پھرنا ۔

Hazel : (n) (۱) فندق ؛ بندق ؛ برطانیہ کی ایک جھاڑی جس کے پھل کا مغز کھایا جاتا ہے ۔ (۲) اس جھاڑی کی لکڑی کی چھڑی ۔ (۳) بادامی سرخی مائل رنگ (خصوصاً آنکھ کا) ۔

To annoint with oil of hazel : فندق کی چھڑی سے مارنا ۔

Hazel : (a) بادامی سرخی مائل رنگ کا ۔

Hazel/Hazle : (n) ایک قسم کا بھر بھرا پتھر۔

Hazel grouse : (n) یوروپی بھٹ تیتر۔

Hazel-hen : (n) دیکھو Hazel grouse

Hazel-nut : (n) فندق ؛ بندق۔

Hazel-wood : (n) (۱) فندق کی جھاڑی۔ (۲) فندق کی لکڑی۔

Hazeline : (n) ایک قسم کے فندق کا الکحلی مقطر۔

Hazelly : (a) سرخی مائل بادامی رنگ کی (آنکھ)۔

Hazelly : (a) بھربھرے پتھر جیسا۔

Hazelwort : (n) اسارون شامی۔

Hazily : (adv.) دھندلے پن سے۔

Haziness : (n) غبار ؛ دھندلاپن ؛ پریشان خیالی۔

Hazle/Hazzle : (v) خشک کرنا یا ہونا۔

Hazy : (a) (۱) کہریلا ؛ دھندلا۔ (۲) مبہم ؛ دھندلا ؛ غیر واضح۔ (۳) کسی قدر پئے ہوئے۔

He : (pron. & n) (۱) وہ ؛ اس نے۔ (۲) نر۔ (۳) شخص۔

He : (v) "وہ" کہنا۔

He : (interj.) اہاہا ؛ واہ (خوشی یا حقارت کے اظہار کے لئے)۔

Head : (n) (۱) سر ، کلہ۔ (۲) سر کی اونچائی یا لمبائی (ناپ کے طور پر)۔ (۳) دماغ ؛ ذہن ؛ عقل۔ (٤) زندگی ؛ جان۔ (٥) چہرہ (جو سکے پر بنا ہو)۔ (٦) شخص۔ (۷) فرد ؛ کس ؛ نفر ؛ (مویشی) راس وغیرہ ؛ تعداد۔ (۸) سرا (مثلاً ناخن کا اوزار کا)۔ (۹) (نباتیات) گل تودہ ؛ گھنڈ ؛ پتوں کی چھتری ؛ سرشاخ۔ (۱۰) شراب وغیرہ کا جھاگ۔ (۱۱) دودھ کی بالائی ؛ ملائی ؛ پپڑی۔ (۱۲) اوپر کا سرا۔ (۱۳) پھوڑے کا منہ۔ (۱٤) جھیل کا دہانہ ؛ دریا اور جھیل کے ملنے کی جگہ۔ (۱۵) سرہانہ۔ (۱٦) سرچشمہ۔ (۱۷) وہ پانی جو کسی انجن یا مشین وغیرہ کے لئے اوپر کے خزانے میں رکھا جائے۔ (۱۸) بھاپ کا دباؤ یا زور۔ (۱۹) (فوج ، مجمع کا) اگلا سرا۔ (۲۰) ہل کا سامنے کا حصہ ؛ پھل۔ (۲۱) راس جہاز (اگلا سرا)۔ (۲۲) راس ؛ زمین یا خشکی کا وہ حصہ جو سمندر میں نکلا ہوا ہو۔ (۲۳) کوئلہ کی کان میں زمین دوز راستہ۔ (۲٤) رئیس ؛ سردار ؛ صدر ؛ اعلیٰ افسر۔ (۲۵) رئیس کلیہ ؛ صدر کلیہ۔ (۲٦) (مدرسے کا) صدر الاساتذہ۔ (۲۷) مقالے یا تحریر کا حصہ ؛ شعبہ ؛ عنوان۔ (۲۸) زمرہ ؛ قسم۔ (۲۹) انتہائی صورت ؛ نازک موقع ؛ نتیجہ ؛ پختگی ؛ بلندی ؛ طاقت۔ (۳۰) ملاحوں کا پاخانہ جو جہاز کے اگلے سرے پر ہوتا ہے۔ (۳۱) درد سر۔ (۳۲)سر کے بال۔ (۳۳) ہرن کے سینگ۔ (۳٤) سر نما کوئی چیز۔ (۳۵) (علم النجوم) برج کی ابتدا۔ (۳٦) چھینی یا پچڑ کا موٹا حصہ۔ (۳۷) سرداری۔ (۳۸) تقریر کا اہم حصہ ؛ موضوع ؛ باب ؛ فصل۔ (۳۹) پیش قدمی ؛ مزاحمت۔

By head and shoulders : (۱) جبراً ؛ زبردستی۔ (۲)بہت زیادہ ؛ کہیں زیادہ۔

By head and years : زبردستی ؛ سینہ زوری سے ؛ کھینچ تان کر۔

By (down by) the head : جہاز کے سرے کا اس کے پچھلے حصے سے زیادہ پانی میں جھکا ہونا۔

From head to foot : سرتاپا ؛ بالکل۔

From head to heel : سرتاپا ؛ بالکل۔

Inspite of or maugre his head : اس کی مخالفت کے باوجود۔

Off one's head : خبطی ؛ پاگل۔

Of the first head : (۱) ہرن جس کی سینگیں نکل رہی ہوں۔ (۲) (مجازاً) تازہ خطاب یافتہ۔

On or upon one's head : کسی کے سر ہونا (الزام یا ذمہ داری) ۔

Out of one's own head : اپنی عقل سے ؛ اپنی ایجاد سے ۔

Over head : (۱) اوپر ؛ بالا ۔ (۲) کسی کے اوپر ؛ سر پر (منڈلاتا خطرے وغیرہ کا) ۔

Over head and ears : بالکل غرق ۔

Over one's head : (۱) کسی کے اوپر ؛ سر پر (منڈلاتا خطرے وغیرہ کا) ۔ (۲) گزرا ہوا ۔ (۳) سمجھ سے باہر ؛ صلاحیت سے باہر ؛ بغیر کسی سے مشورہ کئے ہوئے ۔

Over (some one's) head : کسی کا حق مار کر ۔

Taller by a head : سر کی لمبائی برابر اونچا ۔

To bear or keep head against : برابری سے مقابلہ کرنا ۔

To beat one's head off : (کسی سے) پوری طرح جیتنا ؛ سبقت لے جانا ۔

To bring, draw to a head : انتہائی صورت تک پہنچا دینا ۔

To come, grow, gather to a head : انتہائی صورت تک پہنچ جانا ؛ نازک صورت اختیار کرلینا ۔

To give (a horse) the head/To let him have the head :
گھوڑے کو دوڑنے دینا ؛ لگام سے نہ روکنا ۔

To keep one's head : طبیعت کو قابو میں رکھنا ؛ مشتعل نہ ہونا ؛ اوسان قائم رکھنا ۔

To keep one's head above water : (کسی طرح) زندہ رہنا ؛ (مجازاً) بغیر قرض کے کام چلانا ۔

To lay their heads together : (آپس میں) صلاح مشورہ کرنا ۔

To lose one's head : (۱) قتل کیا جانا ۔ (۲) گھبرا یا گڑبڑا جانا ۔

To make head : بڑھنا ؛ آگے بڑھنا (مخالفت کے باوجود) ۔

To make head against : پسپا کرتے ہوئے آگے بڑھنا ؛ بغاوت کرنا ؛ کامیابی سے مقابلہ کرنا ۔

To make shorter by the head : قتل کرنا ۔

To put (a thing) in or into (a person's) head :
(۱) یاد دلانا ۔ (۲) کان میں بات ڈالنا ۔

To put out of one's head : بھلا دینا ۔

To take into (in) one's head : ارادہ کرنا ۔

To talk a person's head off : مغز چاٹنا ؛ بھیجا کھانا ۔

Two heads are better than one : دو آدمیوں کی عقل ایک آدمی سے بہتر ہوتی ہے ۔

Head: (n) (۱) سرا بنانا ؛ نوک نکالنا ؛ پھل یا پیکان بنانا ۔
(۲) گل تودہ یا سرشاخ قلم کرنا ؛ چھانٹنا ۔
(۳) سرے پر ہونا ؛ سرا ہونا ۔ (٤) سرفہرست ہونا ؛ عنوان ہونا ۔ (٥) (کتاب) کے باب یا فہرست وغیرہ میں) عنوان یا سرخی قائم کرنا ۔ (٦) عروج حاصل کرنا ؛ ترقی کرنا ؛ آگے بڑھنا ؛ انتہائی نقطہ تک پہنچنا ؛ نازک صورت اختیار کرنا ۔
(۷) (کسی جماعت وغیرہ کا) صدر یا امیر ہونا یا بننا ؛ سردار ہونا ؛ سالاری کرنا ۔ (۸) رہبری یا رہنمائی کرنا ؛ قیادت کرنا ؛ اگوا ہونا ؛ سرغنہ یا گروہ ہونا ۔ (۹) سبقت لے جانا ؛ بڑھ جانا ؛ برتری یا امتیاز حاصل کرنا ؛ کوئی سبقت لے جانا ؛ فائق ہونا ۔ (۱۰) مزاحمت کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ مخالفت کرنا ؛ روکنا ؛ مخالف یامقابل ہونا ۔
(۱۱) (کسی جھیل وغیرہ کے) دہانے کے گرد پھرنا ۔
(۱۲) قتل کرنا ۔ (۱۳) (چشمہ کا) دہانہ ہونا ؛ دہانہ بننا ۔

(۱٤) چڑھائی پر ھونا - (۱۵) (جہاز کا) کسی رخ جانا - (۱٦) کسی سے آگے نکل جانا - (۱۷) (فٹ بال وغیرہ) سر سے مارنا -

To head a trick : (تاش میں) اونچا پتا کھیلنا -

To head up : پیپے کو بند کرنا -

-head : (suffix) (لاحقہ) اسم یا صفت کے آخیر میں لگاکر اسم ذات یا صفت بناتے ھیں -

Head and front : (n) (۱) چوٹی - (۲) اصل (جرم) - (۳) سرغنہ -

Head-block : (n) (۱) (لکڑی چیرنے کی مشین) چیرے جانے والے کندے کو پکڑنے کی ترکیب - (۲) وہ ٹکڑا جو پانچویں پہیے کو گاڑی کے اگلے حصے سے ملاتا ھے -

Head-board : (n) (۱) تختہ جو کسی چیز کے اوپری حصے میں لگا رہتا ھے - (۲) (بحری) جہاز کے بغلوں کے عمودی تختے -

Head-boom : (n) جہاز کے سرے کی بلی -

Head-cap : (n) (جلد سازی) اندرونی پشت کی پٹی کے اوپر کی چرمی پٹی -

Head-cheese : (n) سور کے گوشت کا دلہ -

Head-chute : (n) وہ نلکی جو ملاحوں کے فضلات کو سمندر میں گراتی ھے -

Head-cloth : (n) (۱) سر میں لپیٹنے کا کپڑا - (۲) (جمع) کپڑا جس سے سر کا لباس تیار ھوتا ھے - (۳) بستر کے سرہانے کا کپڑا -

Head-coal : (n) کوئلے کے موٹی پرت کا بالائی حصہ -

Head-court : (n) (تاریخ) عدالت جس کا کام تھا رائے دہندگان کے ناموں کو رجسٹر میں اندراج کرنا -

Head-cringle : (n) (بحری) بادبان کے بالائی کنارے حلقہ -

Head-cress : (n) سر کا لباس (عموماً عورتوں کا) -

Head-earing : (n) بادبان کے بالائی کنارے کے حلقے میں بندھی چھوٹی رسی -

Head end : (n) (۱) (کپڑے بننے والی مشین سے) ابتدائی چند انچوں کی بنائی - (۲) انجن سے نزدیک والے ڈبے -

Head-ender : (n) سیدھے سیدھے ٹکرانا -

Head-fish : (n) سورج مچھلی ؛ گول مچھلی -

Head-foremost/Headforemost/Head-first : (adv.) (۱) سر کو آگے کئے ھوئے - (۲) دفعتاً ؛ یکبارگی -

Head-form : (n) انسانی سر کی شکل -

Head-gate : (n) آب بند -

Head-gea : (n) (۱) ٹوپی ؛ سر کا لباس - (۲) ساز و سامان کا وہ حصہ جو گھوڑے کے سر میں پہنایا جاتا ھے - (۳) (کان کنی) عمودی نقب کے سرے کے آلات - (٤) راس جہاز کا ساز و سامان -

Head hunt : (n) مہم جس کا مقصد دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار حاصل کرنا ھوتا ھے -

Head hunt : (v) (۱) دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار کاٹنا اور محفوظ رکھنا - (۲) سیاسی حریفوں کا اثر یا مقام چھین لینا -

Head hunter : (n) دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار کاٹ کر جمع کرنے والا -

Head hunting : (n) دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار کاٹنا اور محفوظ کرنا -

Head-kidney : (n) ابتدائی گردے کے تین حصوں میں سے اگلا حصہ ؛ پیش گردہ -

Head-lease : (n) (قانون) اجارہ جو براہ راست مالک مطلق سے ملے -

Head-lessee : (n) اجارہ دار جس کو مالک مطلق سے اجارہ براہ راست ملا ہو۔

Head-light/-lamp : (n) سربتی (موٹر وغیرہ کی) ؛ سامنے کی بتی۔

Head-line : (n) (۱) (بحری) وہ رسا جس سے بادبان کو مستول سے باندھتے ہیں۔ (۲) جھنڈے کے بالائی حصے میں سی ہوئی لکیر (مضبوطی کے لئے)۔ (۳) عنوان : ضمنی عنوان ؛ پیشانی ؛ صفحہ کی پہلی سطر جس میں کتاب کا نام یا باب کا عنوان ہو۔ (٤) رسا جو بیل کی گردن میں بندھا ہوتا ہے۔

Head-line : (n) (۱) عنوان دینا یا قائم کرنا۔ (۲) مشتہر کرنا۔ (۳) (کسی کھیل میں) مرکزی اداکار ہونا۔

Head-liner : (n) (۱) سرخی لکھنے والا۔ (۲) جس کا نام سرخی میں واقع ہو ؛ اہم شخصیت۔

Head-louse : (n) جوں۔

Head-man/Headman/Head man : (n) (۱) سردار؛ چودھری؛ مکھیا۔ (۲) جلاد۔

Head Master/Head-master : (n) شیخ مدرسہ ؛ مدرسے کا مدرس اعلی ؛ ہیڈ ماسٹر۔

Head mastership : (n) شیخ مدرسہ کا عہدہ ؛ صدر مدرس کا عہدہ۔

Head Mistress/Head-mistress : (n) اسکول کی مدرسہ اعلیٰ۔

Head-mistress-ship : (n) مدرسہ اعلیٰ کا عہدہ۔

Head-money : (n) (۱) رقم فی کس (جوڑی جائے یا وصول کی جائے)۔ (۲) وہ رقم جو فی قیدی یا فی غلام دی جائے۔ (۳) کسی قزاق کو پکڑنے یا مارنے کا صلہ۔

Head-netting : (n) تجارتی جہاز کے جنگلے میں لگی ہوئی آرائشی جالی۔

Head-note : (n) (۱) (قانون) فیصل شدہ مقدمے کی رپورٹ کے ابتدا میں لگا ہوا فیصلے کا خلاصہ۔ (۲) (موسیقی) دوسرے اور تیسرے پٹے کا سُر۔

Head of account : (n) حساب۔

Head office : (n) صدر دفتر۔

Head of hair : (n) سر کے بال خصوصاً زیادہ گھنے بال۔

Head of the state : (n) سر مملکت ؛ سر براہ مملکت۔

Head of water : (n) سر آبہ۔

Head-on : (adv.) (۱) مستقیماً۔ (۲) مستقیم مخالفت میں۔

Head-on : (a) (۱) مستقیم۔ (۲) آمنے سامنے کا۔

Head-or-tail : (۱) چت یا پٹ۔ (۲) قابل فہم۔

To make head or tail of : سمجھنا۔

Head over ears : (adv.) بالکل : گہرے طور پر۔

Head over heals : (adv.) الٹا ؛ قلابازی کھاتا ہوا۔

Head-page : (n) کتاب کا سرورق۔

Head-phone : (n) سر فون ؛ ٹیلیفون یا لاسلکی کا سننے کا آلہ جسے دونوں کانوں میں لٹکا لیا جاتا ہے۔

Head-piece : (n) (۱) خود ؛ آہنی کلاہ۔ (۲) ٹوپی۔ (۳) سر ؛ کھوپڑی۔ (٤) عقل ؛ فہم ؛ ذہن ؛ ذکاوت۔ (٥) عاقل ؛ ذہین ؛ ذکی۔ (٦) گردن باندھنے کا رسّا۔ (٧) (طباعت) کسی کتاب کے باب یا فصل وغیرہ کے آغاز میں (آرائشی) جدول یا بیل بوٹے وغیرہ۔

Head-plate : (n) (۱) سر تختی (توپ گاڑی)۔ (۲) زمین کے ڈھانچے کے پچھلے حصے کو مضبوط کرنے کی تختی۔

Head-pump : (n) (بحری) راس جہاز میں لگا چھوٹا سا پمپ جو جہاز کی صفائی میں کام آتا ہے۔

Head quarters : (v) (۱) صدر مقام بنانا ۔ (۲) صدر مقام میں رکھنا ۔

Head-quarters : (n) (فوجی اصطلاح) سپہ سالار یا امیر عساکر کی فرود گاہ (عام اصطلاح) فوجی مرکز ؛ پڑاؤ ؛ صدر مقام ۔

Head-race : (n) تیز بہاؤ جس سے پانی چکی تک آتا ھے ۔

Head-rail : (n) (۱) راس جہاز کا جنگلا ۔ (۲) چوکھٹ کا بالائی افقی حصہ ۔

Head-rent : (n) مالك مطلق کو دیا جانے والا مکان ۔

Head-rope : (n) (۱) رسے کا وہ حصہ جو بادبان کے بالائی کنارے میں سی دیا جاتا ھے ۔ (۲) جال کے سرے کا رسًا ۔ (۳) گھوڑے کی گردن میں باندھنے کا رسا ۔

Head-sail : (n) اگلے مستول کا بادبان ۔

Head-sill : (n) (دروازے یا کھڑکی کی) چوکھٹ کا بالائی حصہ ۔

Head-space : (n) (۱) (بندوق) کھٹکے اور شگاف کا درمیانی حصہ ۔ (۲) پیپے ، بوتل وغیرہ کا وہ حصہ جو اس میں کوئی چیز بھر کر خالی چھوڑ دیا جاتا ھے ۔

Head-stall/Headstall : (n) سردوال ؛ مہری ۔

Head-start : (n) (۱) دوڑ وغیرہ میں دی گئی یا حاصل کی ہوئی ابتدائی برتری ۔ (۲) اچھا آغاز ۔

Head-timber : (n) (جہاز سازی) راس کے جنگلے کے چوکھٹے کو سہارا دینے والی عمودی شہتیر ۔

Head-tire : (n) دیکھو Head-dress

Head-tone : (n) دیکھو Head-note

Head up : (v) (۱) پیپے وغیرہ میں ڈھکن لگانا ۔ (۲) سرداری کرنا ۔ (۳) چوٹی پر ہونا ۔

Head-valve (n) بالائی صمام ۔

Head-voice : (n) ٹیپ ؛ اونچی آواز ؛ بلند آواز ؛ اونچا سُر ۔

Head-water/Head water : (n) (۱) (جمع) سر چشمہ ۔ (۲) آب بند میں وہ نشان جہاں تك پانی اٹھ سکتا ھے ۔

Head wind : (n) باد مخالف ۔

Head-word : (n) لفظ جو بطور سرخی استعمال ھو ۔

Head-work : (n) (۱) دماغی کام ؛ دماغی محنت ؛ دماغ سوزی ۔ (۲) محراب کے ذات کی آرائش ۔ (۳) آب بند ۔

Head-worker : (n) (۱) دماغ سوزی کرنے والا ۔ (۲) سماجی ایجنسی کا منتظم ۔

Head-yard : (n) اگلے مستول کی سہارے کی بلی ۔

Headache : (n) (۱) صداعی ؛ درد سر ۔ (۲) جنگلی خشخاش ۔

Headache-tree : (n) ایك قسم کی جھاڑی جس کی پتیوں سے درد سر کا علاج ھوتا تھا ۔

Headache-weed : (n) جزائر غرب الہند کی ایك جھاڑی ۔

Headachiness : (n) درد سری ۔

Headachy : (a) (۱) مبتلائے درد سر ۔ (۲) درد سر پیدا کرنے والا ؛ جس سے درد سر پیدا ھونے لگے ۔

Headband : (n) (۱) سر کا بندھن ۔ (۲) پتلون کا بندھن ۔ (۳) (جلد سازی) پٹی جو جلد کی اندرونی پشت پر چپکا دی جاتی ھے (٤) (تعمیرات) اندرون محراب ۔ (٥) (طباعت) لوھے کی پتلی دھجی جو مطبع کے استر کے سرے پر ھوتی ھے ۔

Headbander : (n) کتاب کی اندرونی پشت پر پٹی لگانے والا ۔

Headbanding : (n) دھجی لگانا ۔

Headborough : (n) (۱) میر ؛ میر محلہ ۔ (۲) پولیس کا سپاہی ۔

**Headed : (a)** (۱) سر والا (مخصوص قسم کا) - (۲) سر والا - (۳) سر شاخ والا - (٤) منہ والا (پھوڑا) - (٥) سرخی دار -

**Header : (n)** (۱) سر کاٹنے والا ؛ خصوصاً فصل کاٹنے والی مشین - (۲) سر پوش ساز ؛ پیپوں وغیرہ کے ڈھکن بنانے والا ؛ (۳) سر کے بل غوطہ مارنا - (٤) پتھر یا اینٹ جو دیوار سے (زاویہ قائمہ بنائی ہوئی) آگے کو نکلی ہوئی ہو - (٥) سر پر ضرب - (٦) کوئلے کی کان میں زمین دوز راستہ بنانے والا - (۷) مویشی اور بھیڑوں کی نگہبانی کرنے والا کتا - (۸) بڑی شاخ جس سے کچھ شاخیں نکلتی ہیں - (۹) بیگ کے منہ پر لگا ہوا کاغذ (مضبوطی کے لئے) -

**Headfast : (n)** (بحری) رسا جو جہاز کے اگلے سرے پر بندھا ہوتا ہے -

**Headily : (adv.)** عاجلانہ ؛ جلد بازی سے ؛ تند مزاجی سے -

**Headiness : (n)** عجلت پسندی ؛ جلد بازی ؛ تند مزاجی ؛ تند خوئی ؛ تیزی (شراب کی) -

**Heading : (n)** (۱) سرا بنانا ؛ نوک نکالنا - (۲) عنوان ؛ باب ؛ فصل - (۳) رہنمائی کرنا ؛ رہبری کرنا - (٤) سر ؛ سرا - (٥) وہ سامان جس سے پیپے کے ڈھکنے بنتے ہیں - (٦) زمین دوز راستہ (سرنگ بنانے کے لئے) - (۷) شراب وغیرہ کا جھاگ - (۸) پردے کی سلاخ کے اوپر نکلا ہوا پردے کا حصہ -

**Heading-course : (n)** اینٹ کا وہ سرا جو باہر کی طرف رہتا ہے -

**Heading-joint : (n)** تختوں کے جوڑ جو ان کے ریشوں سے زاویہ قائمہ بناتے ہیں -

**Heading-machine : (n)** (۱) خوشوں کو کاٹنے والی ایک قسم کی مشین - (۲) ڈھکن یا سر بنانے کی مشین -

**Headland : (n)** (۱) (جغرافیہ) راس - (۲) کھیت کے سرے کا وہ ٹکڑا جو بغیر جوتے چھوڑ دیا جاتا ہے -

**Headless : (a)** (۱) سر بریدہ ؛ بے سرا ؛ بے سر کا - (۲) بے سردار کا -

(۳) کوڑھ مغز -

**Headlining : (n)** موٹر کی (اندرونی) چھت کا استر -

**Headlong/Headlongs : (adv.)** (۱) سر کے بل ؛ سر آگے کی طرف (گرنے وغیرہ میں) - (۲) دفعتاً ؛ جھٹ پٹ ؛ فوراً ؛ آناً فاناً ؛ اندھا دھند؛ناعاقبت اندیشانہ -

**Headlong : (a)** (۱) (سر کے بل) نیچے گرنے والا - (۲) سر جھکائے ہوئے - (۳) عاجلانہ ؛ بے پروا ؛ بے سوچے سمجھے -

**Headmost : (a)** (۱) سب سے پہلا ؛ سب سے مقدم ؛ سب سے نمایاں - (۲) کسی خاص کمپنی کا سب سے اچھا جہاز - (۳) سب سے اونچا -

**Headship : (n)** سرداری ؛ برتری ؛ تفوق ؛ سیادت -

**Headshrinker : (n)** (۱) دشمن کا سرکاٹ کر اور سکھاکر بطور یادگار رکھنے والا - (۲) عام غیر شعوری یا تحت الشعور کی بیماری کا معالج -

**Headsman : (n)** (۱) جلاد ؛ پھانسی دینے والا - (۲) (کان کنی) مزدور جو کان میں کوئلہ ٹرام پر چڑھاتا ہے - (۳) وھیل مچھلی کا شکار کرنے والی کشتی کا کپتان یا افسر -

**Headspoing : (n)** منبع ؛ سر چشمہ -

**Headstock : (n)** گھومنے والے آلے یا مشین کی کرسی ؛ مشین کا وہ حصہ جس پر گھومنے والے پرزے ٹھہرے ہوتے ہیں -

**Headstone/Head stone : (n)** (۱) سنگ بنیاد ؛ کونہ پتھر - (۲) (مجازاً) بنیاد ؛ اساس - (۳) سنگ مزار ؛ لوح مزار ؛ قبر کے سرہانے کا پتھر -

**Headstrong : (n)** سرکش ؛ ضدی ؛ ہٹیلا ؛ خود رائے ؛ سرکشی کا (کام) -

**Headstrongness : (n)** خود رائی ؛ سرکشی ؛ ضد -

**Heads up : (interj.)** ہوشیار ! خبردار !

Heads up : (a) چوکنا ؛ هوشیار ؛ حاضر دماغ ۔

Headward : (adv.) سرے کی طرف ۔

Headward : (a) سرے سے قریب ۔

Headway : (n) (۱) جہاز کی رفتار ۔ (۲) ترقی ؛ اقدام ۔ (۳) (تعمیرات) محراب وغیرہ کی بلندی ۔ (٤) (کان کنی) دو چوڑی متوازی سرنگوں کو ملانے والی پتلی سرنگ ۔ (٥) دو ایک ہی سمت جانے والی ٹرینوں کے درمیان زمانی وقفہ ۔

Heady : (a) (۱) عجلت پسند ؛ جلد باز ؛ تند مزاج ؛ مغلوب الغضب ۔ (۲) عاجلانہ ؛ ناعاقبت اندیشانہ ؛ تشدد آمیز ۔ (۳) (شراب وغیرہ) تیز ؛ نشہ آور ؛ چڑھ جانے والی ۔ (٤) بیدار مغز ۔

Heal : (v) (۱) بھلا چنگا کرنا ؛ اچھا کردینا ؛ شفا بخشنا ؛ (زخم کا) مندمل ہونا ؛ بھر جانا ؛ گھاؤ کا بھرنا ؛ زخم کا اچھا ہونا ۔ (۲) (مجازاً) زخم دل کو اچھا کرنا ؛ درد کی دوا کرنا ؛ پاک و صاف کرنا ۔ (۳) اچھا ہونا ؛ بھلا چنگا ہونا ۔

Heal : (v) چھپانا ۔

Heal-all : (n) (۱) اکسیر ؛ اکسیر اعظم ؛ کیمیائے صحت ؛ ہرمرض کی دوا ۔ (۲) بعض پودوں کو کہتے ہیں ۔

Healer : (n) زخم کو بھرنے والا ؛ درد کی دوا کرنے والا ۔

Healing : (n) کنٹھ مالا کے علاج کے لئے اشرفی کو چھونا ۔

Healing : (a) شفا دینے والا ؛ اندمال کرنے والا ۔

Healingly : (adv.) شفا دیتے ہوئے ۔

Health : (n) (۱) صحت ؛ تندرستی ۔ (۲) صحت کی حالت (اچھی یا بری) ۔ (۳) (مجازاً) نفسی یا روحانی صحت ۔ (٤) جام صحت ۔

Bill of health : صحت نامہ (جہاز کے مسافروں کا) ۔

Health : (a) (۱) صحت سے متعلق ۔ (۲) صحت بخش ۔

Health bulletin : (n) خبر نامہ٭ صحت ۔

Health centre : (n) (سماجیات) صحت گاہ ؛ مرکز صحت ۔

Health education : (n) تعلیم صحت ۔

Health-guard : (n) قرنطینہ کے قوانین کا نگراں ۔

Health insurance : (n) بیمہ٭ صحت ۔

Health officer : (n) افسر صحت ؛ محافظ صحت عامہ ؛ حفظ صحت کی ہدایات جاری کرنے والا ۔

Health resort : (n) صحت گاہ ؛ صحت افزا مقام ۔

Health-roll : (n) فہرست جس میں لوگوں (جیسے جہاز کے عملوں) کی صحت کی حالت کی نشان دہی ہو ۔

Health-visitor : (n) مشاہدہ صحت ۔

Healthful : (a) (۱) صحت بخش ؛ صحت افزا ۔ (۲) ممد اخلاق ؛ مہذب نفس ؛ روحانیت افزا ۔

Healthfully : (adv.) صحت بخشانہ ؛ صحت افزایانہ ۔

Healthfulness : (n) صحت بخشی ؛ صحت افزائی ۔

Healthily : (adv.) صحت بخشانہ ۔

Healthiness : (n) تندرست ہونا ؛ صحت بخشی ؛ مفید صحت ہونا ؛ ممد اخلاق یا مصلح روح ہونا ۔

Healthless : (a) (۱) بے صحت ؛ غیر صحت مند ۔ (۲) غیر صحت بخش ۔

Healthlessness : (n) غیر صحت مندی ؛ غیر صحت بخشی ۔

Healthsome : (a) صحت بخشی ؛ صحت افزا ۔

Healthsomely : (adv.) صحت بخشی سے ؛ بطور صحت بخش ۔

Healthsomeness : (n) صحت بخشی ؛ صحت افزائی ۔

Healthward : (a) روبہ صحت ۔

Healthy : (a) (۱) تندرست ؛ صحت مند ؛ صحیح المزاج صحیح الجسم ۔ (۲) (مجازاً) صحیح النفس ؛ نفسی یا روحانی امراض سے پاک ۔ (۳) مفید صحت ؛ صحت افزا ؛ صحت بخش ۔ (٤) محفوظ ۔ (٥) بڑی مقدار ۔

Heap : (n) (۱) انبار ؛ ڈھیر ؛ تودہ ؛ ڈھیری ۔ (۲) بہت بڑی تعداد یا مقدار ۔ (۳) مقابلہ کرنے والوں کی مجموعی تعداد ۔ (٤) (عام) موٹر گاڑی (خصوصاً پرانی دقیانوسی) ۔

All of a heap : (۱) مبہوت ۔ (۲) یکایك ۔

Fallacy of the heap : انبار میں کتنی چیزیں ہیں اس کو بیان کرنے کا مغالطہ ۔

To strike all of a heap : مفلوج کرنا ؛ مبہوت کرنا ۔

Heap : (n) (۱) (چیزوں کا) انبار لگانا ؛ ڈھیر کرنا ۔ (۲) (گاڑی یا شخص وغیرہ پر) لادنا ؛ بار کرنا ۔ (۳) بوچھار کرنا ؛ بھرمار کرنا (گالیوں وغیرہ کی) ۔ (٤) جمع کرنا ۔

Heap-cloud : (n) دل بادل ؛ تودہ' ابر ۔

Heap-flood : (n) طغیانی سمندر ۔

Heaped measure : (n) لبالب پیمانہ ۔

Heaper : (n) انبار لگانے والا ؛ جمع کرنے والا ۔

Heapy : (a) تودوں سے بھرا ہوا ۔

Hear : (v) (۱) سننا ۔ (۲) غور سے یا توجہ سے سننا ؛ (کسی کی بات) سننا ؛ گفتگو کا موقع دینا ۔ (۳) (مقدمہ یا دعویٰ کی) سماعت کرنا ۔ (٤) قبول کرنا (دعا) ۔ (٥) معلوم ہونا ؛ اطلاع ملنا ؛ واقفیت ہونا (کسی کے متعلق) ؛ ذکر سننا ؛ چرچا سننا ؛ اطاعت کرنا ۔ (۷) ڈانٹ سننا ؛ سزا پانا ۔

To hear of it : جواب دہی کے لئے بلایا جانا ۔

Hearable : (a) شنیدنی ؛ لائق سماعت ؛ سننے کے لائق ۔

Hearer : (n) (۱) سامع ؛ شنوا ؛ سننے والا ؛ پیرو ۔ (۲) (کلیسا) وہ جس کو بائبل پڑھ کر سنائی جاتی تھی مگر گرجا میں عبادت کی اجازت نہ تھی ۔

Hear! Hear : واہ واہ ! (سامعین کو کسی خاص قول کی طرف متوجہ کرنے کے لئے) ۔

Hearing : (n) (۱) سننا ؛ شنوائی ؛ سماعت ۔ (۲) قوت سامعہ ۔ (۳) سنی ہوئی بات ؛ افواہ ؛ خبر ۔

In one's hearing/Within hearing : سماعت کے اندر ؛ اتنی دور کہ سنا جائے ۔

Out of hearing : سماعت کے باہر ؛ اتنی دور کہ سنا نہ جائے ۔

To come to one's hearing : کان تك پہنچنا ؛ سماعت میں آنا ۔

To give one a fair hearing : غیر جانب داری یا انصاف سے بات سننا ۔

Visual hearing : (نفسیات) بصری سماعت ۔

Hearken : (v) دیکھو Harken

Hearkener/Harkener : (n) دھیان دینے والا ؛ توجہ سے سننے والا ۔

Hearsay : (n) افواہ ؛ سنی سنائی بات ؛ سماعی بات ۔

Hearsay : (a) سنی سنائی ؛ سماعی ۔

Hearsay evidence : (n) سنی سنائی ؛ شہادت ۔

Hearse : (n) (۱) وہ گاڑی جس میں مردے کو قبرستان تك لے جاتے ہیں ، ارابہ ؛ تابوت گاڑی ۔ (۲) تابوت کا چوبی ڈھانچہ جس پر چادر تانی جاتی ہے (اور

کبھی کبھی موم بتیاں بھی لگادیتے ھیں)۔

**Hearse : (v)** (۱) تابوت میں رکھنا ؛ دفن کرنا ۔ (۲) ارابہ میں لے جانا ۔ (۳) بند کرنا ۔

**Hearse-cloth : (n)** تابوت کو ڈھانکنے کا سیاہ کپڑا ۔

**Hearse-like : (a)** ماتمی ؛ سوگواری ۔

**Hearsed : (a)** تابوت میں رکھا ھوا ۔

**Hearst : (n)** مادہ آھو (خصوصاً جو دوسرے یا تیسرے سال میں ھو)۔

**Heart : (n)** (۱) قلب؛ دل ۔ (۲) سینہ؛ چھاتی ۔ (۳) دماغ؛ نفس ؛ ذہن ۔ (٤) روح ۔ (٥) جذبات ؛ احساس ؛ دقت قلب ۔ (٦) جرأت ؛ ہمت ؛ جگر ؛ گردہ ؛ زہرہ پتا ۔ (۷) لخت جگر ؛ آرام جاں ؛ راحت دل ؛ نور بصر ۔ (۸) (بحری) باہمت یا جانباز رفیق ۔ (۹) وسط ؛ درمیانی یا بیچ کا حصہ خصوصاً درخت کا ۔ (۱۰) لب لباب ؛ نچوڑ ؛ مغز ۔ (۱۱) (زمین) شادابی ؛ سرسبزی ؛ زرخیزی ۔ (۱۲) دل کی شکل کی کوئی شے ۔ (۱۳) تاش میں پان کی بازی یا رنگ ؛ (۱٤) مریض دل ۔ (۱٥) ضمیر ۔ (۱٦) شخص ۔

A heart : دل سے ؛ باطن ؛ دراصل ؛ درحقیقت ۔

A heart and a heart : دورنگی ؛ منافقت ۔

Break the heart of : (ہجوم غم کی وجہ سے) دل شکستہ کرنا ؛ کمر توڑ دینا ۔

By heart : زبانی ؛ ازبر ۔

Cry one's heart out : رو رو کر برا حال کرنا ۔

Eat one's heart out : (رنج و غم کی وجہ سے) گھلنا ؛ گھن لگ جانا ۔

Find in one's heart : دل چاہنا ؛ گوارا ھونا ۔

From one's heart : تہ دل سے ؛ خلوص سے ؛ صداقت سے ۔

Have at heart : بہت دلچسپی ھونا ؛ دل سے لگی ھونا ۔

In heart : (۱) خوش ؛ بشاش بشاش ؛ شکستہ خاطر ۔

In one's heart : دل ہی دل میں ؛ مخفی طور پر ؛ پوشیدہ طور پر ۔

In one's heart of hearts : دل میں ؛ قلب کی گہرائی میں ۔

Lay to heart : سنجیدگی سے غور کرنا ۔

Near, nearest one's heart : محبوب ترین ؛ دل سے عزیز ؛ بہت پیارا ۔

One's heart is in its right place : اس میں بجا ہمدردی ھے ۔

One's heart sinks in one's shoes : نہایت خوف زدہ یا افسردہ ۔

Out of heart : (۱) پژمردہ ؛ افسردہ ؛ دلگیر ۔ (۲) بری حالت میں ۔

Take heart of grace : ہمت بندھنا ؛ دل بڑھنا ؛ حوصلہ ھونا ۔

Take to heart : صدمہ ھونا ؛ متاثر ھونا ۔

To do one's heart good : (کسی بات سے) بہت خوش ھوجانا ؛ باغ باغ ھوجانا ۔

To give, lose one's heart to : کسی کو دل دینا ؛ عاشق ھونا ۔

To have, obtain, gain a person's heart : دل موہ لینا ۔

To have one's heart in, put one's heart into : دل لگا کر کوشش کرنا ۔

To have one's heart in one's mouth : دل منہ میں آنا (مجازاً) سہم جانا ؛ ہکا بکا رہ جانا ۔

To have the heart, take heart : ہمت باندھنا ؛ جرأت ۔

To lose heart : ہمت ہارنا ۔

To pluck up, gather, keep (up) heart : ہمت باندھنا ؛ جرأت کرنا ۔

To wear one's heart upon one's sleeve : بھڑبھڑیا ہونا ؛ دل کی بات سبھوں سے کہتے پھرنا ۔

With a heart and a half : خوشی سے ۔

With all one's heart/With one's whole heart : بہت خوشی سے ؛ بہت شوق سے ؛ خلوص سے ۔

With half a heart : بے دلی سے ۔

Heart : (v) (۱) ہمت بڑھانا ؛ ہمت افزائی کرنا ۔ (۲) متاثر ہونا ۔ (۳) اینٹوں کے درمیان خالی جگہوں کو کوڑا کرکٹ سے بھرنا ۔ (٤) گٹھا ہوا ہونا (کرم کلہ وغیرہ کا) ۔

Heart-ache : (n) (۱) درد دل ؛ وجع القلب ۔ (۲) غم و غصہ ؛ روحانی کرب ۔

Heart and hand : (adv.) تپاک سے ؛ جوش و خروش سے ؛ گرم جوشی سے ۔

Heart and soul : (adv.) دل و جان سے؛ تن من دھن سے؛ انتہائی جوش اور سر گرمی سے ۔

Heart attack : (n) قلب کا دورہ ۔

Heart-balm : (n) شادی کے وعدے کو توڑنے یا خلاف ورزی کرنے کا معاوضہ ۔

Heart-beat : (n) (۱) حرکت قلب ؛ دل کی دھڑکن ۔ (۲) (مجازاً) جذبہ ۔

Heart-block : (n) (دل میں) خون کی آمد و رفت میں رکاوٹ ؛ سکوت قلب ۔

Heart-blood/Heart's-blood : (n) (۱) خونِ دل ؛ وہ خون جس پر زندگی کا مدار ہے ۔ (۲) (مجازاً) سرمایہ٭ حیات ؛ روح رواں ؛ گہرا احساس ، جان سے زیادہ عزیز (شے) ۔

Heart-bond : (n) (۱) سگائی ؛ منگنی ۔ (۲) (تعمیرات) ایک قسم کی جوڑائی ۔

Heart-break : (n) روح فرسا مصیبت ؛ جانگزا الم ؛ روحانی صدمہ ۔

Heart-breaking : (a) سوہان روح ؛ روح فرسا ؛ جانگزا ۔

Heart-breakingly : (adv.) روح فرسا طور پر ۔

Heart-broken/-broke : (n) شکستہ دل ؛ دل ریش ؛ درد رسیدہ ؛ خستہ جگر ؛ دلگیر ؛ دکھی ؛ غم کا مارا ؛ غمزدہ ۔

Heart-brokenly : (adv.) شکستہ دلی سے خستہ جگری سے ۔

Heart-brokenness : (n) شکستہ دلی ؛ خستہ جگری ۔

Heart-burn : (n) التہاب قلب ؛ وجع القلب ؛ سوزش جگر ۔

Heart-burning : (n) (۱) رقابت ؛ جلن ، رشک ۔ (۲) (جمع) شکوے ۔

Heart-burning : (a) دل جلانے والا ؛ دل سوز ۔

Heart-cam : (n) ایک قسم کا کیم ؛ پہیئے کا نکلا ہوا حصہ دندانے دار ہو یا بے دندانہ جس سے دائری حرکت کو دوسری حرکت میں منتقل کرسکیں ۔

Heart-cherry : (n) ایک قسم کا شاہ دانہ جس کا پھل دل کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Heart-clot : (n) خون کا تُھکّا جو مرنے کے بعد دل میں بن جاتا ہے ۔

Heart-clover : (n) نَفَل کی ایک قسم ۔

Heart-cockle : (n) ایک قسم کا دوصمامی صدف ۔

Heart-disease : (n) دل کی بیماری ۔

Heart-failure : (n) (۱) سکتہ قلبی ؛ حرکت دل کا بند ہونا ۔ (۲) بے ہوشی کا اچانک احساس ۔

Heart-felt : (a) مخلصانہ ؛ سچا ؛ دلی ؛ قلبی (جذبہ وغیرہ) ۔

Heart-moth : (n) ایک قسم کا پتنگا ۔

Heart motion : (n) کیم (Cam) سے پیدا کی ہوئی حرکت ۔

Heart of grace : (n) ہمت ؛ جرأت ۔

Heart of oak : (n) جیوٹ ؛ جری ؛ بہادر آدمی ۔

Heart-piercing : (a) (۱) (دل میں) سرایت کرنے والا ۔ (۲) (مجازاً) مؤثر ۔

Heart-piercingly : (adv.) سرایت کرتے ہوئے ؛ مؤثر طور پر ۔

Heart-quake/-qualm : (n) (۱) اختلاج قلب ۔ (۲) (مجازاً) اچانک خوف اور شدید خوف یا خوشی وغیرہ ۔

Heart-rending : (a) دل خراش ؛ جگر خراش ؛ جگر گداز ؛ درد ناک ۔

Heart-rendingly : (adv.) دل خراشی سے ؛ درد ناک طور پر ۔

Heart-sac : (n) غلاف قلب ؛ پردۂ دل ۔

Heart-searching : (n) دل ٹٹولنا ۔

Heart-searching : (a) دل ٹٹولنے والا ۔

Heart-shake : (n) شگاف جو درخت کے بیچ میں ہو ۔

Heart-shaped : (a) قلب نما ؛ دل کی شکل کا ۔

Heart-shell : (n) دیکھو Heart-cockle

Heart-sick : (n) (۱) افسردہ خاطر ؛ دل گیر ؛ اداس ؛ غم گین ؛ ملول ؛ محزوں ۔

Heart-sickness : (n) اداسی ؛ غم گینی ؛ دل گیری ۔

Heart-sore : (n) غم ؛ غصہ ؛ ملال ۔

Heart-sore : (a) مغموم بے حد ملول ؛ دل ریش ؛ خستہ جگر ۔

Heart-strand : (n) رسے کے بیچ کی لڑی ۔

Heart-strings : (n) (۱) دل ؛ قلب ؛ رگِ جاں ۔ (۲) دلی محبت ؛ قلبی الفت ۔

Heart-stroke : (n) (۱) دل کا سکڑنا ۔ (۲) درد قلب ؛ وجع صدر ۔

Heart-struck : (a) ذہنی کرب میں مبتلا ۔

Heart-to-heart : (a) مخلصانہ ۔

Heart-trace : (n) قلب نگار کی تحریر ۔

Heart-urchine : (n) بحری خار پشت جس کی شکل قلب نما ہوتی ہے ۔

Heart-warming : (n) خوش کن ؛ خوش آواز ۔

Heart-wheel : (n) دیکھو Heart-cam

Heart-whole : (a) (۱) پردل ؛ جو ہمت نہ ہارے ۔ (۲) قید محبت سے آزاد ۔ (۳) مخلص ؛ پرخلوص ؛ بے ریا ۔

Heart-wholeness : (n) قید محبت سے آزادی ۔

Heart-wises : (adv.) دل کی طرح ۔

Heart-wood : (n) پکی لکڑی ؛ میان چوب ۔

Hearted : (a) (۱) دل کی شکل کا ؛ قلب نما ۔ (۲) دل میں بیٹھی ہوئی ۔

Hearten : (v) (۱) ہمت افزائی کرنا ؛ دل بڑھانا ؛ ہمت بندھانا ۔ (۲) حوصلہ بڑھنا ؛ دل بڑھنا ۔

Heartener : (n) ہمت افزائی کرنے والا ۔

Heartful : (a) زندہ دل ۔

Heartfully : (adv.) زندہ دلی سے ؛ خلوص سے ؛ دل سے ۔

Heartfulness : (n) زندہ دلی ؛ خلوص ۔

Hearth : (n) (۱) آتش دان یا چولھے کا فرش ۔ (۲) گھر بار ؛ بال بچے ۔ (۳) لوہے کا آتش دان یا اس کے سامنے کی جگہ ۔ (٤) دستی آتش دان ۔ (٥) مرکز ۔

Hearth and home : (n) گھر بار ۔

Hearth-book : (n) آتشدانوں کی فہرست بغرض محصول ۔

Hearth-cinder : (n) دھات کا میل ۔

Hearth-cricket : (n) جھینگر ۔

Hearth-fly : (n) (مچھلی مارنے کا) مصنوعی چارہ ۔

Hearth-money/-tare : (n) آتش دان کا محصول ۔

Hearth-penny : (n) وہ رقم جو پوپ کو دی جاتی تھی ۔

Hearth-rug : (n) آتش دان کے پاس سامنے رکھنے کی دری یا قالین کا ٹکڑا ۔

Hearth-stead : (n) (۱) آتش دان کی جگہ ۔ (۲) گھر ۔

Hearthstone : (n) (۱) سنگ آتش دان ؛ چولھے کا پتھر ۔ (۲) چولھے کی استر کاری ۔

Hearthstone : (v) چولھے کی استر کاری کرنا ۔

Heartily : (n) (۱) خوشی سے ؛ شوق سے ؛ تپاک سے ؛ بہ دل و جان ۔ (۲) جی کھول کر ؛ پیٹ بھر کر ۔ (۳) بہت زیادہ ؛ اچھی طرح ۔

Heartiness : (n) ملنساری ؛ خوش خلقی ؛ خوش مزاجی ؛ خلوص ؛ بے ریائی ؛ صدق دلی ؛ تنو مندی ؛ توانائی ۔

Heartless : (a) (۱) بے دل ۔ (۲) بے حس ؛ بے احساس ؛ سنگ دل ؛ سخت قلب ؛ بے رحم ؛ کٹر ؛ کٹھور ؛ بیدرد ؛ ظالم ۔ (۳) نباتیات) بے تخم دان ۔ (٤) زمین) بنجر ۔ (٥) (کھانا وغیرہ) بے تغذیہ ۔

Heartlessly : (adv.) سنگ دلانہ ؛ بے رحمانہ ؛ کٹرپن سے ؛ بے دردی سے ؛ ظالمانہ ۔

Heartlessness : (n) سنگ دلی ؛ بے رحمی ؛ بے دردی ؛ کٹرپن ۔

Heartlet : (n) چھوٹا بیج دان ؛ مرکزہ ۔

Heartlike : (a) قلب نما ۔

Heartlike : (adv.) قلب کی طرح ۔

Heartsease/Heart's-ease : (n) (۱) سکون قلب ۔ (۲) گلِ دل آرام ؛ بنفشہ فرنگی ۔

Heartsome : (a) (۱) ہمت بڑھانے والا ؛ ہمت افزا ۔ (۲) خوش و خرم ۔

Heartsomely : (adv.) ہمت افزائی کے ساتھ ؛ خوش و خرم ہوکر ۔

Heartwort : (n) زراوند ؛ ایک دوا کا نام ۔

Hearty : (a) (۱) خوش خلق ؛ محبت والا ؛ ملنسار ؛ ہنس مکھ ؛ خوش مزاج ۔ (۲) بے ریا ؛ پرخلوص ؛ سچا ؛ مخلصانہ ؛ دلی ؛ قلبی ۔ (۳) ہٹا کٹا ؛ چاق وچوبند ؛ توانا ؛ تنو مند ۔ (٤) (کھانا) (جو) پیٹ بھرکر یا سیر ہوکر (کھایا جائے) ؛ کافی ؛ وافر ۔ (٥) میان چوب والی ۔ (٦) (زمین) زرخیز ۔ (۷) صحت افزا ؛ مقوی ۔

Hearty : (adv.) دیکھو Heartily

Hearty : (n) (بحری) بہادر شخص ؛ ملاح ؛ مانجھی ۔

Heat : (n) (۱) گرمی ؛ حرارت ؛ حدت ؛ تپش ؛ تمازت ۔ (۲) (طبیعیات) حرارت ۔ (۳) موسم گرما ؛ گرمی کا موسم ۔ (٤) احتراق خون ؛ حدت خون ۔ (٥) (ذائقے وغیرہ کی) تیزی ۔ (٦) ایک ہلا ؛ ایک کوشش ۔ (۷) (جمع) کھیلوں کے ابتدائی مقابلے (فائنل یا آخری مقابلے سے پہلے) ۔

(۸) اشتعال ؛ جوش ؛ غصہ ؛ تاؤ ۔ (۹) (مناظرہ و مباحثہ) گرما گرمی ۔ (۱۰) شہوت ؛ مستی (جانوروں کی) ۔ (۱۱) گرمی دانے ۔ (۱۲) (دھات وغیرہ کو) ایک بار گرمانا ۔

Atomic heat : جوہری حرارت ۔

Blood heat/Natural heat/Vital heat : حرارت عزیزی ۔

Latent heat : مخفی حرارت ۔

Molecular heat : سالمی حرارت ۔

Prickly heat : گرمی دانے ۔

Radiant heat : اشعاعی حرارت ۔

Specific heat : حرارت مخصوصہ ؛ نوعی حرارت ۔

Heat : (v) (۱) گرم کرنا ؛ گرم ہونا ؛ جوش دینا ؛ تپانا ؛ تپنا ؛ تاؤ دینا ؛ تاؤ کھانا ۔ (۲) خون کا گرم کرنا ؛ حدت پیدا کرنا ؛ احتراق پیدا کرنا ۔ (۳) بھڑکنا ؛ بھڑکانا ؛ مشتعل کرنا ؛ مشتعل ہونا ؛ جوش پیدا کرنا ؛ جوش میں آنا ۔

Heat-apoplexy/-asphyxia : (n) سکتۂ حرارت ؛ لُو ۔

Heat-drop : (n) (۱) (جمع) گرمی کے دنوں میں بارش کی چند چھینٹیں ۔ (۲) پسینہ ۔

Heat-engine : (n) وہ انجن جو حرارت کی طاقت سے چلتا ہو ۔

Heat-factor : (n) (طبیعیات) نار کارگی ۔

Heat-spectrum : (n) حرارتی شعاعوں کا طیف ؛ مرئی یا غیر مرئی طیف ۔

Heat-spot : (n) (۱) (چہرے کے) داغ ؛ چھائیں ، چتی ۔ (۲) جلد یا جسم کے وہ مقامات جس سے گرمی کا احساس ہو ۔

Heat-stroke : (n) لُو ۔

Heat-unit : (n) حرارتی اکائی ۔

Heat-wave : (n) لُو ؛ شدید گرمی (کرۂ ہوا کی) جو ایک خطے سے دوسرے خطے میں منتقل ہوتی رہتی ہے ؛ گرمی کی لہر ۔

Heatedly : (adv.) (۱) گرم ہوکر ؛ تپتا ہوا ؛ مشتعل ہوکر ؛ تیزی یا جوش سے ؛ گرما گرمی سے ۔

Heater : (n) (۱) گرم کرنے والا ۔ (۲) گرم کرنے کا آلہ ؛ گرمانہ ۔ (۳) گرم کرنے کا ظرف ۔

Heater-shield : (n) گرمانہ نما ڈھال ۔

Heath : (n) (۱) بیہڑ ؛ وسیع میدان جس میں جھاڑیاں اور چھوٹے گھنے درخت ہوں ؛ خلنج ؛ اریقی ۔ (۲) جھاڑیاں (مختلف قسم کی) خصوصاً اریکا قسم کی جھاڑیاں ۔ (۳) بعض قسم کے پروانے کا نام ۔

Heath-ale/-beer : (n) بیہڑ یا خلنج کے پھولوں سے بنی ہوئی شراب ۔

Heath-bell : (n) خلنج کے گھنٹی نما پھول ۔

Heath-berry : (n) جھڑ بیری اور دوسری قسم کی بیریاں ۔

Heath-bird : (n) بھٹ تیتر ۔

Heath-cock : (n) نربھٹ تیتر ۔

Heath-cropper : (n) خلنج زار میں چرنے والا ٹٹو یا بھیڑ ؛ خلنج زار میں رہنے والا ۔

Heath-fern : (n) ایک قسم کا سرخس ۔

Heath-fowl : (n) دیکھو Heath-bird

Heath-game : (n) بھٹ تیتر ۔

Heath-grass : (n) ایک قسم کی یورپی سدا بہار گھاس ۔

Heath-hen : (n) مادہ بھٹ تیتر ۔

Heath-pea : (n) ایک پھلی دار پودا ۔

Heath-tax : (n) New market کے گھڑ دوڑ کے میدان کی مرمت کا محصول ۔

Heath-throstle/-thrush : (n) ایک قسم کی کل چڑی ۔

Heathen : (a) (۱) غیر اہل کتاب ؛ کافر ؛ ملحد ؛ مشرک ۔ (۲) کافر اور ان کے مذہب اور اصول سے متعلق ۔

Heathen : (n) غیر اہل کتاب ؛ کافر ؛ ملحد ؛ مشرک ۔

Heathendom : (n) (۱) الحاد ؛ شرک ؛ غیر اہل کتاب ہونا ۔ (۲) مملکت کفر ؛ دنیائے غیر اہل کتاب ۔

Heathenesse : (n) دیکھو Heathendom

Heathenish : (a) کافرانہ ؛ مشرکانہ ؛ ملحدانہ ؛ وحشیانہ ۔

Heathenishly : (adv.) مشرکوں کی طرح ؛ وحشیوں کی طرح ۔

Heathenishness : (n) الحاد ؛ شرک ۔

Heathenism : (n) (۱) غیر اہل کتاب ہونا ؛ الحاد شرک ۔ (۲) غیراہل کتاب کے لوگ ؛ جماعت مشرکین ۔

Heathenize : (v) مشرک ، کافر، ملحد بنانا یا بننا ۔

Heathenly : (adv.) مشرک کی طرح ؛ وحشی کی طرح ۔

Heathenness : (n) دیکھو Heathendom

Heathenry : (n) الحاد ؛ شرک ۔

Heather : (n) اریقی ، خلنج ، اریکا قسم کی جھاڑیاں ۔

To set the heather on fire : شور و غوغا کرنا ۔

To take to the heather : قزاق بن جانا ۔

Heather-bell : (n) خلنج کے پھول ۔

Heather-bleater : (n) چہا ؛ نوک دراز ۔

Heather-cat : (n) (۱) جنگلی بلی ۔ (۲) خلنج زار میں رہنے والا؛ آوارہ ۔

Heather-grass : (n) دیکھو Heath-grass

Heather-owl : (n) چھوٹے کانوں والا اُلّو ۔

Heathery : (a) خلنج دار ؛ خلنج کاسا ؛ جہاں خلنج کثرت سے ہوں ۔

Heathey : (a) خلنج زار ؛ خلنج سا ۔

Heating : (n) حرارت ؛ تپش ۔

Heating : (a) حرارتی ؛ گرم کرنے والا ۔

Heatingly : (adv.) گرم کرتے ہوئے ۔

Heauto/-Heaut -: جز و ترکیبی بہ معنی "خود کار" ۔

Heautomorphism : (n) اپنی خصوصیتوں کو دوسروں پر منطبق کرنا ۔

Heave : (v) (۱) اٹھانا (بھاری چیز کو) ۔ (۲) (زمین کے پرت یا کان کی دراڑ کا) دوسرے (پرت یا دراڑ) کو ہٹاکر اس کی جگہ لینا ۔ (۳) (آہ سرد) کھینچنا ؛ (ٹھنڈے سانس) بھرنا ۔ (٤) (جہاز رانی اور روز مرہ) پھینکنا ۔ (٥) (جہاز رانی) رسے سے کھینچنا ؛ کھینچنے کی کوشش کرنا ؛ زور لگانا ۔ (٦) اٹھنا ؛ بلند ہونا ؛ اونچا ہونا ؛ پھولنا ۔ (۷) لہریں لینا ؛ اٹھنا اور گرنا ۔ (۸) ہانپنا ؛ دم چڑھنا ؛ سانس پھولنا ۔ (۹) قے کے لئے منہ کھولنا ؛ اُبکائی آنا ۔

To heave and set : لہریں لینا ؛ اٹھنا اور گرنا ۔

To heave a-peak : جہاز کو ایسی حالت میں لانا کہ لنگر کی زنجیر سیدھی لٹکتی رہے ۔

To heave in sight : نمودار ہونا؛ دکھائی دینا؛ نظر آنا؛ سامنے ہونا ؛ ظاہر ہونا ؛ پیش ہونا ۔

To heave in stays : راس جہاز کو ہوا کے رخ پر لانا ۔

To heave short : لنگر کی زنجیر کو اتنا کھینچنا کہ جہاز تقریباً لنگر کے اوپر ہوجائے ۔

To heave tant : لنگر کے چرخ پر اتنا کھینچنا کہ رسا تنا ہوا رہے ۔

To heave to : جہاز کو ٹھہرانا یا روکنا ۔

Heave : (n) (۱) ابھرنا ؛ اٹھنا ۔ (۲) ہانپنا ؛ سانس پھولنا ۔ (۳) پیٹ پھولنا ؛ اُبکائی آنا ۔ (٥) لہر ؛ زور (رسا کھینچنے میں) ۔ (٦) (زمین کی پرت یا کان کی دراڑ کا) دوسرے پرت یا دراڑ کا ہٹانا ۔ (۷) گھوڑوں کی بیماری ؛ سانس پھولنا ۔

Heave down : (v) جہازکو (صفائی وغیرہ کے لئے) ایک طرف جھکانا ۔

Heave ho : (interj.) (لنگر اٹھاتے وقت ملاحوں کا) نعرہ ۔

Heave-offering : (n) نذر جو اٹھا کر پوپ کو دی جاتی تھی ۔

Heave shoulder : (n) قربانی میں جانور کے مونڈھے کو اٹھانا ۔

Heaven : (n) (۱) سماء ؛ آسمان ؛ فلک ؛ چرخ ؛ گر۔ ی ؛ سپہر ؛ آکاش ، گگن ۔ (۲) فضا ۔ (۳) آسمان کا طبقہ ؛ سات آسمانوں میں سے ایک ۔ ( ) بہشت ؛ فردوس ؛ خُلد ؛ عرش ؛ کرسی ؛ مقام علیین ؛ عالم بالا ؛ عالم قدس ۔ (٥) خدا ؛ قدرت (الٰہی) ۔ (٦) بہشت کا سامقام ؛ بہشت ؛ جنت ۔ (۷) روحانی مسرت ؛ سعادت (کی حالت) ۔ (۸) الیزا بیتھن اسٹیج کا غلاف ۔

Heaven knows : بے شک ؛ بلاشبہ ۔

In heaven/Under heaven ان گنت امکانات ۔

Heaven : (v) روحانی سعادت یا مسرت سے نہال کرنا ۔

Heaven-born : (a) آسمان سے اتر ہوا ۔

Heaven-dust : (n) (عام) کوکین ۔

Heaven-gate : (n) جنت کا دروازہ ۔

Heaven-high : (a & adv.) آسمان کے برابر ۔

Heaven-sent : (a) قدرتی ؛ من جانب اللّٰہ ۔

Heavenize : (v) مقدس بنانا ۔

Heavenlike : (a) فردوسی ؛ بہشتی ؛ جنت کاسا ۔

Heavenlike : (adv.) جنت کی طرح ۔

Heavenliness : (n) فلکیت ؛ سماویت ؛ قدوسیت ؛ سعادت پاکیزگی ۔

Heavenly : (a) (۱) سماوی ؛ آسمانی ؛ فردوسی ؛ بہشتی ؛ علوی ؛ برگزیدہ ؛ مسعود ۔ (۲) آسمانی (اجسام) فلکی ۔ (۳) قدوسی ؛ عالم قدس کا ۔ (٤) (روز) عمدہ ؛ اچھا ؛ خوب ؛ نفیس ؛ پاکیزہ ۔

Heavenly : (adv.) (۱) سماوی یا فردوسی طور پر ۔ (۲) سماوی اثر سے ۔

Heavenly-body : (n) جِرم فلکی ۔

Heavenly-minded : (a) مقدس ؛ پارسا ؛ باخدا ۔

Heavenly-mindedness : (n) تقدس ؛ پارسائی ۔

Heavenward : (adv.) سوئے آسمان ؛ جانب عرش ؛ آسمان کی طرف ۔

Heavenward : (a) جانب عرش کا ؛ آسمان کی طرف کا ۔

Heaver : (n) (۱) (بوجھ) اٹھانے والا ۔ (۲) (بحری) آلہ جس کی مدد سے اٹھایا جائے ۔

Heaves : (n) گھوڑوں کی ایک بیماری ۔

Heavier-than-air : (a) ہوا سے بھاری (ہوائی جہاز کے متعلق کہا جاتا ہے) ۔

Heavily : (adv.) (۱) گرانی یا ثقل سے ۔ (۲) زبردستی سے ؛ شدت سے ؛ درشتی سے ۔ (۳) بھدے پن سے ؛ سستی سے ؛ بھاری ہتھیاروں سے ؛ بھاری بوجھ سے ۔

Heaviness : (n) گراں باری ؛ ثقل ؛ بوجھل پن ؛ دشواری ؛ اداسی ؛ غم گینی ؛ سستی ؛ بھداپن ۔

Heaving : (n) اٹھانا ؛ کھینچنا ۔

Heaving ahead : (n) رسے سے جہاز کو آگے کی طرف کھینچنا ۔

Heaving astern : (n) رسے سے جہاز کو پیچھے کی طرف کھینچنا ۔

Heaving-line : (n) لوہے کے موٹے رسے کو کھینچنے کی رسی ۔

Heaving-net : (n) جال جسے کھینچا جائے ۔

Heavy : (a) (۱) وزنی ؛ بھاری بوجھل ؛ گراں ۔ (۲) بھرپور (فصل) ۔ (۳) لدا ہوا ۔ (٤) (عسکری) بھاری ہتھیاروں سے مسلح ۔ (٥) تند ؛ پرشور ؛ (سمندر) ؛ بھاری ، زبردست طوفان ۔ (٦) (زمین) سخت ؛ دشوار گزار ؛ کھٹن ۔ (۷) (نان پاؤ) خشک ؛ سخت (خمیرنہ اٹھنے کی وجہ سے) ۔ (۸) (خوراک) بطی الہضم ؛ دیر ہضم ، ثقیل ۔ (۹) (آسمان) مکدر ؛ ابر آلود ؛ غبار آلود ؛ تاریک ۔ (۱۰) بدنما ؛ بدشکل ؛ بھدا ؛ بھونڈا ۔ (۱۱) (شخص) غبی ؛ مجہول ؛ کند ذہن ۔ (۱۲) بھاری بیڈول ؛ اتنا موٹا اور بھاری جس کے اٹھانے میں دقت ہو ۔ (۱۳) (آرٹ اور ادب کی چیز) ثقیل ؛ روکھی پھیکی ؛ خشک ؛ بے لطف ؛ بھدی ۔ (١٤) (تھیٹر) خشک ؛ بے لوچ ؛ ٹھوس ۔ (١٥) سخت ؛ دشوار ؛ افسوسناک ۔ (١٦) پریشان کن ؛ وحشت انگیز (خبر) ۔ (١٧) دل گیر ؛ اداسی ؛ رنجیدہ ؛ افسردہ ؛ مایوس ؛ شکستہ دل ۔ (١٨) سست رو ؛ سست قدم ؛ خواب آلود ؛ اونگھتا ہوا ۔ (١٩) حاملہ ۔ (٢٠) زیادہ ۔ (٢١) دشوار گزار (سڑک وغیرہ) ۔ (٢٢) بھاری (آواز) ۔

To lie, sit heavy upon or at : بوجھل ہونا ۔

Heavy : (n) (۱) (جمع) بھاری ہتھیاروں سے مسلح (گھڑ سوار وغیرہ) ۔ (۲) مال لے جانے کی گھوڑا گاڑی ۔ (۳) شمیرے کی شراب ۔

Heavy : (a) سانس پھولنے کی بیماری میں مبتلا (گھوڑا) ۔

Heavy : (adv.) دیکھو Heavily

Heavy-armed : (a) بھاری اسلحہ سے لیس ۔

Heavy artillery: (n) (۱) بڑی توپیں ؛ بھاری اسلحے ۔ (۲) توپوں سے مسلح دستہ ۔

Heavy drift-ice/Heavy-ice : (n) بھاری برف باری؛ شدید برف باری ۔

Heavy earth : (n) ایک القلی دار بھاری مٹی ۔

Heavy father : (n) سخت گیر باپ ۔

Heavy footed : (a) (۱) تھکاھوا ۔ (۲) حاملہ ۔ (۳) تیزی سے چلانے والا (گاڑی کو) ۔

Heavy handed : (a) (۱) تھکا ہوا ۔ (۲) بھدا ۔ (۳) مشغول ۔ (٤) سخت گیر ۔

Heavy-headed : (a) (۱) بڑے یا بھاری سر والا ۔ (۲) بیوقوف ؛ احمق ۔ (۳) خواب آلود ۔

Heavy-hearted : (a) ملول ؛ غم گین ؛ رنجیدہ ؛ پریشان ؛ اداس ؛ افسردہ خاطر ؛ شکستہ دل ۔

Heavy-laden/-loaden : (a) (۱) لدا ہوا ۔ (۲) ستایا ہوا ۔

Heavy-metal : (n) (۱) بھاری توپ خانہ ۔ (۲) طاقت ؛ طاقتور ۔ (۳) خوفناک دشمن ؛ کڑا حریف ۔

Heavy order/-marching order : (n) سارے ساز و سامان کے ساتھ مارچ کرنے کا حکم ۔

Heavy-pine : (n) ایک قسم کا صنوبر ۔

Heavy-set : (a) گٹھا ہوا ۔

Heavy-sper : (n) بیریم کا سلفیٹ ؛ بھاری وزن دار القلیبی مٹی جو سفیدے کے طور پر استعمال ہوتی ہے ۔

Heavy-swell : (n) بھڑ کیلا ؛ بانکا ۔

Heavy water : (n) بھاری پانی ۔

Heavy-weight : (n) (۱) اوسط سے زیادہ وزن رکھنے والا ۔ (۲) مکہ باز پہلوان جو ۱۲ اسٹون ۷ پونڈ یا ۲ من سے زیادہ وزن کا ہو ۔ (۳) (گھڑ دوڑ) معمول سے زیادہ وزن کا سوار ۔ (٤) (مجازاً) ممتاز (شخص) ۔

Heavy-wet : (n) (عام) شعیرے کی شراب ۔

Hebdomad/-ade : (n) (۱) ہفتہ ۔ (۲) سات فوق فطرت ہستیاں ۔

Hebdomadal : (n) ہفتہ وار ؛ ہفت روزہ ۔

Hebdomadal council : (n) (آکسفورڈ یونیورسٹی کی) مجلس منتظمہ جس کا جلسہ ہر ہفتہ منعقد ہوتا ۔

Hebdomadally : (adv.) ہفتہ وارانہ ۔

Hebdomadary/Hebdomary/Hebdomarian : (n) (رومن کیتھولک) راہب یا راہبہ جو ہفتہ وارانہ کلیسائی عبادت میں حصہ لیتے ہیں ۔

Hebdomardary : (a) ہفتہ وار کام کرنے والا ۔

Hebe : (n) (۱) (یونانی دیومالا) شباب کی دیوی ۔ (۲) (ایضاً) ساقی اولپس ۔ (۳) (مزاحاً) ہوٹل کی خادمہ : شراب خانے کی ملازمہ ؛ باندی ۔ (٤) سیارچہ ۔ (٥) نوجوان عورت ۔

Hebe- : جزو ترکیبی بمعنی "روئیں داری" "بلوغ" ۔

Hebeanthous : (a) (نباتیات) روئیں دار تاج گل والا ۔

Hebephrenia : (n) شبابی جنون ۔

Hebetant : (a) کند ذہن بنانے والا ۔

Hebetate : (v) غبی یا مجہول کرنا یا ہونا ؛ کند ذہن کرنا یا ہونا ۔

Hebetate : (a) (نباتیات) کند اور نرم نوک والا ۔

Hebetation : (n) غبی یا کند ذہن بنانا یا بننا ۔

Hebetude : (n) کند ذہنی ؛ غبی پن ۔

Hebraean : (n) ولندیز کا ایک گروہ جو عبرانی زبان میں مخفی حقیقتیں دریافت کرتا تھا ۔

Hebraic : (a) عبرانی ؛ عبرانیوں کا ۔

Hebraically : (adv.) عبرانیانہ ؛ عبرانی طریقے سے ۔

Hebraism : (n) (۱) عبرانی زبان کا محاورہ ۔ (۲) عبرانیوں یا یہودیوں کی خصوصیت ۔ (۳) مذہب یہود ؛ عبرانی عقائد ۔

Hebraist : (n) (۱) عبرانی زبان کا عالم ۔ (۲) یہودی مذہب یا عبرانی عقائد کا پیرو ؛ مقلد یہودیت ۔ (۳) فلسطین کا یہودی ۔

Hebraistic/-al : (a) عبرانی ؛ عبرانیانہ ۔

Hebraistically : (adv.) عبرانیوں کی طرح ۔

Hebraize : (v) (۱) عبرانی محاورہ یا طرز استعمال کرنا ۔ (۲) عبرانیت کی تقلید کرنا ۔ (۳) عبرانی یا یہودی بنانا ۔

Hebrew : (n) (۱) اسرائیل ؛ یہودی ۔ (۲) قدیم عبرانیوں کی زبان ؛ (روزمرہ) تقریر جو سمجھ میں نہ آسکے ۔ (۳) ناقابل فہم تقریر ۔

Hebrew : (a) عبرانی یا یہودیوں کا ۔

Hebrew-wise : (adv.) دائیں سے بائیں جانب ؛ عبرانی زبان کی طرح ۔

Hebrewess : (n) یہودن ۔

Hebrewism : (n) دیکھو Hebraism

Hebridean : (n) Helrides (Scotland) کا رہنے والا یا اس سے متعلق ۔

Hecate : (n) (۱) (یونانی دیومالا) سحر دیوی ۔ (۲) ایک سیارچہ ۔

Hecataean : (a) سحر کی دیوی سے یا سیارچہ سے متعلق ۔

Hecatomb : (n) (۱) (قدیم یونان) سو جانوروں کی قربانی (خصوصاً سو بیلوں کی) ۔ (۲) بڑی مذہبی قربانی ۔ (۳) بڑی مقدار ۔

Hecatomb : (v) سو جانوروں کی قربانی دینا ۔

Hecatomped : (a) سو مربع فٹ ۔

Hecatompedon : (n) مندر جس کا رقبہ سو مربع فٹ ہو ۔

Hecatontarchy : (n) سو فرمانرواؤں کی حکومت ۔

Heck : (n) (۱) دوحصے والے کِواڑ کانیچے کا حصہ ۔ (۲) وہ جنگلا جو مچھلیوں کا راستہ روکنے کے لئے دریا میں لگایا جاتا ہے ؛ مچھلی روك ۔ (۳) متوازی بلیوں کا ڈھانچہ چارہ رکھنے کے لئے ۔ (٤) گاڑیوں کے پیچھے لگانے والا تختہ ۔ (٥) نالی کا جنگلا ۔

Heck-board : (n) گاڑی کے پیچھے لگایا جانے والا تختہ ۔

Heck-box : (n) تالوں کو دوحصوں میں تقسیم کرنے والا بکس ۔

Heck-door : (n) دوحصے والے کِواڑ کا نیچے کا حصہ ۔

Heckle : (n) (۱) سن صاف کرنے کا پنجہ ۔ (۲) پرگردن مرغ ۔ (۳) مچھلی پکڑنے کا مصنوعی چارہ ۔

Heckle : (v) (۱) سن کو کنگھی سے صاف کرنا ۔ (۲) سوالات کی بوچھار کرنا ؛ سوالات کرکے دق کرنا ۔

Heckler : (n) سوالات کی بوچھار کرنے والا ؛ سوالات کرکے دق کرنے والا ۔

Hectare : (n) ہیکٹر (٤٧١ ۲) ایکڑ کے برابر) ۔

Hectic : (a) (۱) سِل کا ؛ دق کا ۔ (۲) مدقوق ؛ دق کا (مریض) ۔ (۳) انگارے کی طرح سرخ ؛ لاہوك بیماری سے ۔ (٤) (عام) ہیجان کاجوش کا ؛ ہیجان خیر ۔

Hectic/-al : (n) دق کا بخار ؛ تپ دق ؛ تپ دق کی سرخی ۔

Hectically : (adv.) جوش سے ؛ ہیجان میں ۔

Hecto-/Hect- : سابقہ بمعنی "سو" ۔

Hectocotyl/-e : (n) منی بر مَحِس ۔

Hectocotylize : (v) (۱) منی بر محس میں تبدیل ہونا ۔ (۲) منی برمحس سے حاملہ کرنا ۔

Hectocotylism : (n) منی برمحس کا بننا ۔

Hectogramme/-gram : (n) سو گرام کا وزن ۔

Hectograph : (n) نقل گیر ؛ صد نگار ؛ وہ آلہ جس سے ایك کاغذ کی بہت سی نقلیں ہوجاتی ہیں ۔

Hectolitre/-liter : (n) سو لِٹر ۔

Hectometre/-meter : (n) سو لِٹر ۔

Hector : (n) (۱) ہومر کی Iliad میں ٹرائے کے ایك ہیرو کا نام ۔ (۲) شیخی باز ؛ لاف زن ؛ ڈینگیا ؛ تیس مار خاں ؛ کمزور کو ستانے والا ؛ بزدل ظالم ۔ (۳) ایك قسم کی تتلی ۔

Hector : (v) (۱) شیخی بگھارنا ؛ ڈینگ مارنا ؛ دون کی لینا ؛ دھونس جمانا ؛ لاف زنی کرنا ۔ (۲) کم زور کو ستانا ؛ دق کرنا ؛ کم زور پر ظلم کرنا ۔

Hectorer : (n) شیخی بگھارنے والا ؛ کم زور کو ستانے والا ۔

Hectorism : (n) دھونس جمانا ؛ شیخی بازی کرنا ۔

Hectory : (a) دھونس جمانے والا ؛ گستاخ ۔

Hectostere : (n) سو مکعب میٹر ۔

Heddle : (n) کرگھے کی چھوٹی ڈوریاں یا تار جن سے تار گزرتا ہے ۔

Heddle : (v) کرگھے کی چھوٹی ڈوریوں کے حلقے سے تانے کو کھینچنا ۔

Heddle-eye : (n) کرگھے کی چھوٹی ڈوریوں یا تاروں کے حلقے

جن سے تانا گزرتا ھے ۔

Heder : (n) بھیڑ کا آٹھ نو مہینوں کا بچہ ۔

Hederaeous : (a) عشق پیچاں سے متعلق یا اس سے مشابہ ۔

Hederal : (a) لبلاب ؛ یا عشق پیچاں سے متعلق ۔

Hederated : (a) لبلاب یا عشق پیچاں سے مرصع ۔

Hederic : (a) عشق پیچاں سے متعلق ۔

Hedge : (n) (۱) باڑ ؛ احاطہ (درختوں ، جھاڑیوں ، گھاس یا پتھر کا) ۔ (۲) (لوگوں کی) صف یا چیزوں کی قطار (جو راستہ روکے) ۔ (۳) (مجازاً) روک ؛ (شرط ، بازی ، سٹہ وغیرہ) نقصان کی تلافی کا انتظام کرنا ۔ (٤) گلیوں یا سڑکوں پر پناہ لینے والا ، کام کرنے والا ۔ (٥) مخفی ۔ (٦) ادنیٰ ؛ گھٹیا ۔ (۷) مختلف پودوں یا درختوں کے نام کے ساتھ ہوتا ھے جیسے Hedge-mustre and Hedge-leedstraw. وغیرہ ۔

Dead hedge : سوکھے درختوں یا جھاڑیوں کی باڑ ۔

Not to grow on every hedge : کمیاب ہونا ۔

Quickest hedge : درختوں یا جھاڑیوں کی باڑ ۔

To be on the hedge : غیر جانب دار رہنا ؛ کوئی رائے دینے یا کام کرنے میں پس و پیش کرنا ۔

To be on the right (better, safer) side of the-hedge : صحیح مقام پر ہونا ۔

To be on the wrong side of the hedge : غلط مقام ہونا ۔

To take a sheet off a hedge : کھلے عام چوری کرنا ۔

Hedge : (v) (۱) جھاڑیوں سے گیرنا ؛ باڑ لگانا ؛ احاطہ باندھنا ۔ (۲) (مجازاً) گھیرنا ؛ محصور کرنا ؛ احاطے میں لینا ۔ (۳) باڑ لگاکر اندر نہ آنے دینا ۔ (٤) مفرّی ، کوٹ یا جھالر لگانا ؛ حاشیہ لگانا ۔ (٥) باڑ بنانا ؛ باڑ میں کانٹ چھانٹ کرنا ۔ (٦) (سٹے وغیرہ میں) نقصان کی تلافی کا انتظام کرنا ۔ (۷) ذمہ داری سے بچنا ؛ ؛ گرفت سے بچنا ؛ پہلو بچانا ۔ (۸) مالی نقصان سے بچنے کی بدبیر کرنا ۔

Hedge : (a) (۱) باڑ سے متعلق ۔ (۲) گھٹیا ؛ ادنیٰ ۔

Hedge-bird : (n) (۱) باڑ میں رہنے والی چڑیا ۔ (۲) آوارہ ؛ قزاق ۔

Hedge-born : (n) ادنیٰ طبقے کا ۔

Hedge-chafer : (n) طلائی بھونرا ۔

Hedge-chanter/-chat- : عصفور کی ایک جنس ۔

Hedge-green : (n) جتی ہوئی زمین سبزہ زار ۔

Hedge-hoggy : (n) قابل تنفر ؛ جس کے ساتھ نبھانا مشکل ہو ۔

Hedge-hook : (n) باڑ کو چھانٹنے کی درانتی ۔

Hedge-hyssop : (n) (نباتیات) غیرا تیولا ۔

Hedge-pig : (n) (۱) ہوائی جہاز کو زمین سے نزدیک اُڑانا ۔ (۲) نیچی پرواز کرکے بچنا ۔

Hedge-priest : (n) ملانا ؛ ادنیٰ درجے کا جاہل پادری ۔

Hedge-rustic : (n) ایک قسم کا پروانہ ۔

Hedge-school : (n) ادنی درجے کا مدرسہ ؛ مدرسہ جو کھلے میدان میں ہو (خصوصاً آئرلینڈ میں) ۔

Hedge-schoolmaster : (n) ادنیٰ درجے کے مدرسے کا معلم ۔

Hedge-sparrow : (n) عصفورالشوک ؛ یورپ کا ایک گانے والا پرند ۔

Hedgebote : (n) دیکھو Haybote

Hedgehog : (n) (۱) خار پشت ؛ ساہی ، سیہی ۔ (۲) جانور جس

کے جسم پر کانٹے ہوں ؛ خاردار جانور ۔ (۳) بعض پودوں اور درختوں کے بیضہ دان جن پر کانٹے ہوتے ہیں ، خاردار بیج دان ۔ (٤) (فوج) خاردار کانٹوں سے بنی سد راہ ۔ (٥) (بطور جز و ترکیبی) بعض پودوں کے نام ۔

Hedgehop : (v) دیکھو Heg-pig

Hedgehopper : (n) (۱) نیچی پرواز کرنے والا جہاز ۔ (۲) نیچی پرواز کرنے والا پائلٹ ۔

Hedgeless : (a) بے باڑ ۔

Hedger : (n) (۱) باڑ بنانے ، مرمت کرنے یا کاٹ چھانٹ کرنے والا ۔ (۲) (سٹے وغیرہ میں) نقصان کی تلافی کا انتظام کرنے والا ۔

Hedgerow : (n) جھاڑیوں یا چھوٹے پودوں کی باڑ ۔

Hedging : (n) (۱) جس سے باڑ بنائی جائے ۔ (۲) نقصان بندی ۔

Hedging bill : (n) باڑ کو کاٹنے چھانٹنے کی درانتی ۔

Hedonic : (a) لذت کا ؛ لذتی ۔

Hedonics : (n) نظریہ لذتیت ۔

Hedonism : (n) یہ عقیدہ کہ انسان کا مقصد زندگی حصول لذت ہے ؛ مذہب لذتیت ۔

Hedonist : (n) نظریہ لذتیت کا قائل ؛ لذت پسند ۔

Hedonistic : (a) نظریہ لذتیت سے متعلق ۔

Hedonistically : (adv.) نظریہ لذتیت کی رو سے ۔

Hee-haw : (n) (۱) ڈھینچوں ؛ گدھے کی آواز ۔ (۲) قہقہہ ؛ ٹھٹھا ۔

Heed : (v) توجہ کرنا ؛ متوجہ ہونا ؛ لحاظ رکھنا ؛ دھیان دینا ۔

Heed : (n) توجہ ؛ دھیان ؛ لحاظ ۔

To pay, give heed to : توجہ کرنا ؛ متوجہ ہونا ؛ دھیان دینا ۔

To take heed : خبردار ہونا ۔

Heedful : (a) خبردار ؛ ہوشیار ؛ متوجہ ؛ چوکس ۔

Heedfuly : (adv.) ہوشیاری سے ؛ چوکسی سے ؛ توجہ سے ۔

Heedfulness : (n) چوکسی ؛ ہوشیاری ۔

Heedless : (a) غافل ، بے پروا ، بے خبر ؛ بے فکر ۔

Heedlessly : (adv.) بے توجہی ، غفلت ، بے فکری یا بے پروائی سے ۔

Heedlessness : (n) بے خبر ؛ غفلت ؛ بے فکری ، بے پروائی ؛ بے توجہی ۔

Heel : (n) (۱) ایڑی ؛ پاشنہ ؛ عقب ۔ (۲) (چوپایوں کے) سم یا کھر کا پچھلا حصہ ۔ (۳) (جمع میں) پچھلے پاؤں ، پچھلی ٹانگیں ۔ (٤) (موزے یا جوتے کی) ایڑی ؛ وہ حصہ جو ایڑی پر آئے ۔ (٥) پاشنہ نما چیز ؛ ہر وہ چیز جو شکل میں ایڑی کی طرح ہو مثلاً جہاز کا پچھلا سرا ۔ (٦) گھنٹے کا پچھلا حصہ ؛ کتاب کا پچھلا حصہ ۔ (۷) خود غرض اور ناقابل اعتماد شخص ۔

At, on, upon heels : پیچھے پیچھے ۔

Down at heel (s) : غربت میں ۔

Out at heels : غربت زدہ ۔

To have or get the heels of : دوڑ میں آگے نکل جانا ۔

To heel : نزدیک ؛ پیچھے پیچھے ؛ قابو میں ۔

To kick one's heel : انتظار کرنا ۔

To lay, set, clap by the heels : گرفتار کرنا ؛ تختہ

الٹ دینا ۔

To raise or lift the heel against/To make a heel : ٹھوکر مارنا ۔

To set the heel on : کچلنا ۔

To take to one's heel : بھاگ جانا ۔

To trip up a person's heel : گرا دینا ۔

To turn on (upon) one's heel : مڑنا ۔

To turn, kick, tuble up a person's heel : مار گرانا ؛ قتل کرنا ۔

To turn (kick, lay, tip, topple) up one's heel : مرنا ۔

With the heels foremost or forward : پاؤں آگے کی طرف کرکے لے جانا (مردے کو) ۔

Heel : (n) (جہاز کا) ایک طرف جھکنا ؛ جھوک ؛ جھکاؤ ؛ جھوک کھانا ۔

Heel : (v) (۱) ایڑی زمین پر لگنا ؛ ایڑی کا زمین چھونا (مثلاً ناچ میں) ۔ (۲) (جوتے وغیرہ میں) ایڑی لگانا ۔ (۳) تعاقب کرنا ؛ پیچھا کرنا ؛ ساتھ لگے رہنا ؛ سائے کی طرح ساتھ رہنا ۔ (٤) (فٹ بال) گیند کو ایڑی سے سرکا دینا ؛ ایڑی لگانا ۔ (٥) (گولف) بلے کے دستے یا پشت سے گیند کو مارنا ۔ (٦) (جہاز سازی) جہاز کے پچھلے حصے کو کسی چیز پر ٹیکنا ۔ (۷) لڑنے والے مرغ کے پاؤں میں مہمیز لگانا ۔ (۸) کسی کو ریوالور دینا ۔ (۹) مہیا کرنا (خصوصاً پیسے یا اطلاع) ۔ (۱۰) کام کرنا (خصوصاً خبر رساں کے طور پر) ۔ (۱۱) تیزی سے چلنا ؛ دوڑنا ۔ (۱۲) ایڑی کو پکڑنا ؛ ایڑیوں کو باندھنا ۔

Heel : (v) (جہاز رانی) ایک طرف جھکنا ؛ جھوک کھانا ؛ جھکنا؛ جھوک دینا ۔

Heel and toe : (adv.) تیز چلتے ہوئے ۔

Heel and toe : (a) تیز ۔

Heel and toe : (n) (رقص میں) تیز قدم ۔

Heel-ball : (n) جوتے کا روغن جو موم اور کاجل سے بنایا جاتا ہے ۔

Heel-ball : (v) روغن لگانا (جوتے میں) ۔

Heel-blank : (n) (جوتے میں) ٹکڑوں کو جوڑ کر ایڑی بنانا ۔

Heel-block : (n) جوتے میں ایڑی لگانے کا سانچا ۔

Heel-bone : (n) (۱) عقبیہ ۔ (۲) ایڑی کی ہڈی ۔

Heel-brace : (n) (بحری) پتوار کے نچلے حصے کو مضبوط کرنے کا لوہے کا جوڑ ۔

Heel-cap : (n) جوتے یا موزے کی ایڑی کا غلاف ۔

Heel-cap : (v) جوتے یا موزے کی ایڑی پر غلاف چڑھانا ۔

Heel-chain : (n) بادبان کو تھامے رکھنے والی شہتیر سے نکلی ہوئی بلی کو سہارا دینے کی زنجیر ۔

Heel-cutter : (n) جوتے کے لئے ایڑی کاٹنے والا ۔

Heel-dog : (n) شکار جُو کتا ۔

Heel-fastener : (n) ایڑی لگانے والا ۔

Heel-fly : (n) ایک قسم کی مکھی جو مویشیوں کے سم یا کھر کو کاٹتی ہے ۔

Heel in : (v) پودوں کی جڑوں کو ایک ہی سوراخ میں گاڑنا (عارضی طور پر) ۔

Heel-iron : (n) بندوق کے کندے یا جوتے کی ایڑی میں لگائی جانے والی لوہے کی تختی ۔

Heel-jigger : (n) بلی کے نچلے حصے میں لگی ہوئی ہلکی رسا چرخی ۔

Heel-knee : (n) (بحری) دنبالے کے درمیانی کھمبے کا جوڑ ۔

Heel-lift : (n) جوتے کی ایڑی کی موٹائی ۔

Heel-maker : (n) ایڑی بنانے والا ۔

Heel-pad : (n) جوتے کی ایڑی کا تلا ۔

Heel-piece : (n) (۱) ایڑی ؛ ایڑی زرہ ۔ (۲) مستول کا نچلا حصہ ۔ (۳) کتاب یا ناٹک کا آخری حصہ ۔

Heel-piece : (v) ایڑی لگانا ؛ ایڑی کی تہ لگانا ۔

Heel-plate : (n) دیکھو Heel-iron

Heel-post : (n) (۱) چوکھٹ کا وہ حصہ جس میں دروازے لگاتے ہیں ۔ (۲) (جہاز سازی) ڈھکیلو کے دھرے کو سہارا دینے والی تلی ۔ (۳) اصطبل کی اوٹ کو سہارا دینے والی بیرونی بلی ۔

Heel-quarters : (n) (بحری) جہاز کی کہنی یا کردنا (جو پانی سے ابھرا رہتا ہے) ۔

Heel-ring : (n) ہل کے پھل کو محفوظ رکھنے کا حلقہ ۔

Heel-rope : (n) پتوار کے نچلے حصے یا گھوڑے کے سم سے بندھا ہوا رسا ؛ کسی چیز کے نچلے حصے سے بندھا ہوا رسا ۔

Heel-rope : (v) پتوار کے نچلے حصے یاگھوڑے کے سم سے رسے کو باندھنا ۔

Heel-seat : (n) (جوتے کا) وہ حصہ جہاں ایڑی لگتی ہے ۔

Heel-shave : (n) ایڑی تشکیل دینے کا آلہ ۔

Heel-string : (n) وتر عرقوب ؛ وترا خیلی ۔

Heel-tap : (n) (۱) ایڑی کے چھڑے کی موٹائی ۔ (۲) (شراب کی) تلچھٹ ۔

Heel-tip : (n) دیکھو Heel-iron

Heel-tool : (n) لوہے کو کھردرا بنانے کا آلہ ۔

Heel-tree : (n) سراون کا جوا ۔

Heel-trimmer : (n) ایڑی تشکیل دینے والا ۔

Heel-way : (adv.) بو سونگھ کر واپس آتے ہوئے ۔

Heel-wedge : (n) ایک قسم کا پچڑ ۔

Heeled : (a) (۱) ایڑی دار ۔ (۲) پستول سے مسلح ۔ (۳) (گولف) بلے کے دستے یا پشت سے ضرب لگائی ہوئی ۔

Heeler : (n) (۱) ایڑی بنانے والا ۔ (۲) مہمیز کو استعمال کرنے والا مرغ ۔ (۳) غصب کرنے والا ؛ دوسروں کو ہٹاکر ان کی جگہ لے لینے والا ۔ (٤) سیاسی سردار کا بدنام پیرو ۔ (٥) شکار تلاش کرنے والا کتا ۔

Heeling : (n) (۱) ایڑی لگانا ۔ (۲) موزے کی ایڑی ۔ (۳) مستول کا نچلا حصہ ۔

Heeling error : (n) تمائلی خطا (جہاز کے جھکنے کی وجہ سے) ۔

Heelless : (a) بے ایڑی کا ۔

Heels over head : قلا بازی کھاتے ہوئے ؛ سر نیچے پاؤں اوپر ۔

Heer : (n) کپڑا ناپنے کی ایک پیمائش ۔

Heeze/Heize : (v) بلند کرنا ۔

Heezo/Heize : (n) بلندی ۔

Heezy : (n) مرفاع ۔

Heft : (n) (۱) وزن ؛ بوجھ ؛ بار ۔ (۲) حجم ۔

A dead heft : بوجھ اٹھایا نہ جاسکے ۔

Heft : (v) (۱) اٹھانا ۔ (۲) اٹھاکر یا ہاتھ میں لے کر وزن کا اندازہ کرنا ۔ (۳) تولنا ۔

Hefty : (a) وزنی ؛ مضبوط ۔

Hegelian : (a) ہیگل یا اس کے فلسفے سے متعلق۔

Hegelian : (n) ہیگل کا پیرو۔

Hegelianism/Hegelism : (n) ہیگل کے فلسفے کا نظام۔

Hegelianize : (v) ہیگل کے فلسفے کے مطابق بنانا۔

Hegelize : (v) ہیگل کی مطابقت کرنا۔

Hegemonic/-al : (n) فرمانروا ؛ حکمراں ؛ حاکم اعلیٰ۔

Hegemony : (n) قیادت (خصوصاً وفاقی نظام سلطنت کی) سیادت ؛ برتری ؛ حکمرانی۔

Hegumen : (n) کسی مذہبی جماعت کا سردار۔

Heh : (n) کلمۂ فجائیہ غم یا تعجب کے اظہار کے لئے یا کسی کی توجہ مبذول کرنے کے لئے۔

Heifer : (n) (۱) بچھڑی ؛ بکین ؛ مادہ گوسالہ ؛ اوسر ؛ بہیڑی ؛ گلور ؛ جوان گائے جس کو بچہ نہ ہوا ہو ؛ بچھیا۔ (۲) (مجازاً) بیوی۔ (۳) نوجوان عورت۔

Heiferhood : (n) بچھیا پن۔

Heigh : (interj.) (۱) (حوصلہ افزائی یا استفہام) شاباش ؛ یہ کیا۔ (۲) (مایوسی یا اکتا جانے کے موقع پر) افسوس ؛ ہائے۔

Heigh-ho : (interj.) کلمۂ فجائیہ جمائی ؛ آہ تکان ، مایوسی کے اظہار کے لئے۔

Heigh-ho : (n) آہ جو سنی جاسکے۔

Height : (n) (۱) ارتفاع ؛ بلندی ؛ اونچائی۔ (۲) (سطح سمندر وغیرہ سے) زمین کی بلندی ؛ اونچائی۔ (۳) خاصی بلندی ؛ اچھی بلندی۔ (٤) عروج ؛ اوج ؛ سب سے اونچا درجہ ؛ انتہا۔ (٥) قلعہ ؛ چوٹی ؛ پھنگی۔ (٦) سطح مرتفع ؛ فراز ؛ ٹیلہ وغیرہ۔

At the height : چوٹی پر۔

Heighted : (n) مرتفع۔

Heighten : (v) (۱) بلند (تر) کرنا ؛ (زیادہ) اونچا کرنا ابھارنا۔ (۲) گہرا کرنا ؛ شدید کرنا۔ (۳) (داستان یا بیان) لفاظی کرنا ؛ مبالغہ ؛ بڑھا چڑھا کر کہنا۔ (٤) چڑھنا ؛ بڑھنا ؛ عروج پر پہنچنا ؛ بلند ہونا۔ (٥) زیادہ چمکیلا ہونا (رنگ کا)۔

Heightened : (a) (نقابت) ایک مارکے کے اوپر مارکہ۔

Heightener : (n) بلند کرنے والا ؛ شدید کرنے والا ؛ گہرا کرنے والا۔

Heinious : (a) (۱) نفت انگیز ؛ قبیح ؛ قابل نفرت ؛ ہولناک ؛ وحشیانہ ؛ ناپاک۔ (۲) (مجرم) قابل نفرت ؛ ننگ انسانیت ؛ مہاپاپی۔

Heinously : (adv.) وحشیانہ ؛ نفرت انگیز طور پر؛ ہولناک طریقے سے۔

Heinousness : (n) ہولناک ہونا ؛ نفرت انگیزی۔

Heir : (n) (۱) وارث ؛ جانشیں۔ (۲) (مجازاً) حق دار ؛ مستحق ؛ مستوجب ، حصہ بانٹنے والا۔

Right heir : جائز وارث۔

Heir : (v) وارث ہونا ؛ وراثت پانا۔

Heir apparent : (n) ولیعہد ؛ راج کنور۔

Apparent heir : ولیعہد ؛ راج کنور۔

Heir-at-law : (n) قانونی وارث ؛ جائز وارث۔

Heir general : (n) دیکھو Heir-at-law

Heir male : (n) وارث نرینہ۔

Heir presumptive : (n) وارث قیاسی ؛ ایسا وارث جس کا حق وراثت زائل نہ ہو بجز اس کے کہ کوئی قریب تر وارث پیدا ہوجائے۔

Heirdom : (n) وراثت ؛ حق وراثت ۔

Heirless : (a) لاوارث ؛ بے وارث ۔

Heirloom : (n) (۱) موروثی (ذاتی) جائداد منقولہ ؛ ترکہ ۔ (۲) باپ دادا کی جائداد ؛ موروثی عادات و اطوار ؛ جدی آبائی خصائل ۔ (۳) کوئی موروثی چیز ۔

Heirship : (n) حق وراثت ؛ وراثت ۔

Heist : (v) (۱) بلند کرنا ؛ اونچا کرنا ۔ (۲) اچك لینا ؛ لے بھاگنا ؛ چوری کرنا ۔ (۳) ڈاکہ ڈالنا ۔

Heist : (n) (۱) (عام) قزاقی ؛ ڈاکہ ۔ (۲) چوری ۔ (۳) سرقہ ۔

Heister : (n) (۱) بلند کرنے والا ۔ (۲) ڈاکو ؛ چور ۔

Helco- : جز و ترکیبی بہ معنی " قرحہ" ۔

Helcology : (n) قرحیات ۔

Helcoplasty : (n) قرحہ پیوندی ۔

Held : (a) روکا ہوا ؛ گرفتار ۔

Hele/Heal : (v) (۱) ڈھانپنا ۔ (۲) پودے لگاکر اسے ڈھانپ دینا ۔

Helenene : (n) ایك زرد روغنی ہائیڈرو کاربن جو ہیلنین کی تقطیر میں ملتا ہے ۔

Helenin : (n) زنجبیل کی جڑ سے حاصل ہونے والا ایك بے رنگ بلوری مادہ ($C_6H_8O$) ۔

Heliac/-al : (a) (۱) نجوم طالعیہ ؛ سورج کے طلوع ہونے سے پہلے یا غروب کے فوراً بعد نمودار ہونے والا ۔ (۲) شمسی ۔

Heliacal year : (n) سال (شمسی) مصری (تین سو پینسٹھ دن اور چھ گھنٹے کا) ۔

Heliacally : (adv.) شمسی طور پر ؛ شمسی رو سے ۔

Helianthaceos : (a) جنس سورج مکھی سے مشابہ ۔

Helianthic : (a) جنس سورج مکھی سے متعلق ۔

Helianthin : (n) ایك نارنجی زرد رنگ ۔

Helianthoid : (a) ایك قسم کے پھول مونگا سے متعلق ۔

Helianthoidean : (a & n) پھول مونگاکا ؛ پھول مونگا ۔

Helianthus : (n) سورج مکھی ، گل آفتاب پرست ۔

Helical : (a) موغولی حلزونی ۔

Hellicaly : (adv.) مرغولے کی طرح ۔

Helichrysum : (n) ایك قسم کی بیل جس کے زرد پھول ہوتے ہیں ۔

Heliciform : (n) مرغولی ۔

Helicin : (a) (۱) روغن جو گھونگوں سے نکالا جاتا ہے ۔ (۲) ہیلی سیلك ایسڈ کا گلو کو سائیڈ ۔

Helicice : (a) مرغولی ؛ مرجانی ۔

Helicograph : (n) حلزونہ کش ۔

Helicoid : (n) (ریاضیات) سطح حلزونی ۔

Helicoid/-al : (n) (نباتیات) حلزونی ؛ پیچا پیچ ؛ مرغولہ نما ۔

Helicoidally : (adv.) پیچا پیچ ۔

Helicon : (n) (۱) علم و ہنر اور شاعری کی دیویوں کا مسکن ؛ ہیلیکن پہاڑ ۔ (۲) (شعراء کے) الہام یا فیضان کا سرچشمہ ۔ (۳) بڑا پیتل کا ہوائی ساز ۔

Heliconian/Heliconideous/Heliconine/Heliconoid : (a) (۱) ہیلیکن پہاڑ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) تتلیوں کی ایك جنس کو کہا جاتا ہے ۔

Helicopter : (n) ہیلی کوپٹر ؛ دو سطحہ طیارہ۔

Helio : Heliograph کا مخفف۔

Helio- : سابقہ ؛ بہ معنی "شمسی" "سورج سے متعلق۔

Helio-engraving : (n) شمسی حکاکی؛ سورج کی روشنی سے ابھارکر کندہ کیا ہوا نقش۔

Heliocentric/-al : (a) شمسی المرکز ؛ مہر مرکزی۔

Heliocentrically : (adv.) شمس مرکزی طور پر ؛ شمس مرکزی سے۔

Heliochrome : (n) رنگ طبیعی ؛ اصل رنگ۔

Heliochromic : (a) اصل رنگی عکاسی سے متعلق۔

Heliochromotype : دیکھو Heliochrome

Heliochromy : (n) اصل رنگی عکاسی ؛ قدرتی رنگوں میں عکس ؛ تصویر کھینچنا ؛ شمسی عکاسی۔

Heliograph : (n) (۱) شمس نگار ؛ تصویر آفتاب گیر۔ (۲) وہ نقش جو سورج کی روشنی سے ابھارکر کندہ کیا جائے ؛ شمسی نقش۔ (۳) شمسی پیام رساں۔ (٤) سورج کی تصویر لینے کا آلہ؛ عکاسی شمسی۔ (٥) شمسی آلہ؛ خبر رسانی (جس میں آفتاب کی شعاعوں کے انعکاس سے خبر بھیجی جاتی ہے)۔

Heliograph : (v) شمسی پیام رسانی کرنا۔

Heliographer : (n) شمسی پیام رساں۔

Heliographic/-al : (a) شمسی نقش یا شمسی سے متعلق۔

Heliographically : (adv.) شمس نگار ذریعہ۔

Heliography : (n) (۱) شمسیات ؛ علم الشمس۔ (۲) شمسی نقش کشی۔ (۳) شمسی خبر رسانی۔

Heliogravure : (n) دیکھو Helio-engraning

Heliolater : (n) آفتاب پرست۔

Heliolatrous : (a) آفتاب پرست۔

Heliolatry : (n) آفتاب پرستی۔

Heliologist : (n) ماہر شمسیات۔

Heliology : (n) علم آفتاب ؛ شمسیات۔

Heliometer : (n) شمس پیما ؛ ضیاء شمس پیما ؛ مقیاس الشمس۔

Heliometric/-al : (a) شمس پیما سے متعلق۔

Heliophobe : (n) آفتاب ترس۔

Heliophobia : (n) آفتاب ترسی۔

Heliophobic : (a) آفتاب ترسی سے متعلق۔

Heliopore : (n) شمسی مرجان۔

Helios : (n) چمک۔

Helioscope : (n) آفتاب بیں ؛ شمسی دور بیں ؛ وہ آلہ جس سے آنکھوں کو ضرر پہنچے بنا آفتاب دیکھ سکتے ہیں۔

Helioscopic : (a) آفتاب بینی سے متعلق۔

Helioscopy : (n) آفتاب بینی۔

Heliosis : (n) (۱) لُو۔ (۲) (نباتیات) شمسی داغ ؛ وہ داغ جو پتیوں پر آفتاب کی شعاعوں کے آتشی شیشے وغیرہ کے ذریعے مجتمع ہونے پر پڑجاتے ہیں۔

Heliostat/-stata/-state : (n) شمس قرار ؛ شمسی شعاع انداز۔

Heliostatic : (a) شمسی قرار سے متعلق۔

Heliotrope : (n) (۱) آفتاب پرست پھول (سورج مکھی کی قسم کا) جس میں ارغوانی پھول ہوتے ہیں۔ (۲) ان پھولوں

کا رنگ ؛ ارغوانی رنگ ۔ (۳) حجرالدم ۔ (٤) شمسی پیمائش گیر ۔ (٥) پرانے زمانے کی دھوپ گھڑی ۔

Heliotroper : (n) شمسی پیمانہ گیر سے کام لینے والا ۔

Heliotropic : (a) شمس رخ ۔

Heliotropism : (n) شمس رخی ؛ آفتا ب پرست پھول ؛ آفتاب پرستی ۔

Heliotype : (n) دھوپ تصویر (جو جلاٹن کی فلم کو سورج کی روشنی میں رکھ کر کھینچتے ہیں) ۔

Heliotyped : (a) شمسی تصویر کاری کی بنائی ہوئی ۔

Heliotypic : (a) دھوپ تصویر سے متعلق ۔

Heliotypy : (n) شمسی تصویر کاری ۔

Heliozoan : (a) شمسی حوینات سے متعلق ۔

Heliozoan : (n) شمسی حوین ۔

Heliozoic : (a) شمسی حوین سے متعلق ۔

Heliport : (n) ہیلی کوپٹر کے اترنے اور اڑنے کی جگہ ۔

Helispherical : (a) کرہ کے چاروں طرف لپٹا ہوا ۔

Helispherical line : (n) (جہاز رانی) مساوی المیلان خط ۔

Helium : (n) ہیلیم (ایک شفاف گیس جو فضائے آفتاب میں پائی جاتی ہے) ۔

Helix: (n) (۱) (گھڑی کی کمانی یا ڈاٹ کش کی طرح کا) مرغولہ ۔ (۲) (تعمیرات) مرغولہ نما نقش و نگار ۔ (۳) کان کے بیرونی حصے کا کنارہ ؛ کنارۂ گوش ۔ (٤) گھونگے کی طرح کے مرغولہ نما کیڑے ۔

Hell : (n) (۱) پاتال : عالم اسفل ۔ (۲) دوزخ ؛ جہنم ؛ سقر ؛ نرک ۔ (۳) آلام و مصائب کا گھر ؛ گناہوں کا گھر ؛ دوزخ (مجازاً) ۔ (٤) مختلف قسم کے کھیلوں میں چوروں کو قید کرنے کی جگہ ۔ (٥) قمار خانہ ؛ جوئے خانہ ؛ جوئے کا اڈہ ۔ (٦) وہ جگہ جہاں درزی کترن پھینکتا ہے اور طابع بیکار ٹائپوں کو پھینکتا ہے ۔

Hell : (v) (۱) (سونے یا چاندی کو) چمکانا ؛ جلا کرنا ۔ (۲) شور و غل مچانا ۔ (۳) تیزی سے سفر کرنا ۔

Hell and gone : (n) انتہائی بُعد ۔

Hell and high water : (n) کچھ بھی کیوں نہ ہو ؛ انتہائی دشواریوں کے باوجود ۔

Hell-bender : (n) سمند ؛ ایک قسم کا دمدار دو عنصری جانور ۔ (۲) (مجازاً) انتہائی لاپرواہ ۔ () انتہائی عیاشی ۔

Hell-bent : (a) (۱) اٹل ۔ (۲) انتہائی تیز رفتار ۔ (۳) تباہی کی راہ پر چلنے والا ۔

Hell-bent : (adv.) اٹل طور پر ؛ بہت تیزی سے ۔

Hell-bomb : (n) ہائیڈروجن بم ۔

Hell-born : (a) جہنمی ۔

Hell-box : (n) بیکار ٹائپوں کو رکھنے کا بکس ۔

Hell-bred : (a) جہنمی ۔

Hell-broth : (n) ابلیسی جوشاندہ ۔

Hell-cat : (n) بدمزاج ؛ خبیث یا غصے میں بھری ہوئی عورت ، ڈاکن ؛ ڈائن ؛ بھتنی ۔

Hell-diver : (n) (امریکا) بے دم مرغابی ۔

Hell-driver : (n) (۱) عصبی پرداران کیڑوں کے پہل روپ ۔ (۲) پیشہ ور تیز رفتار گاڑی چلانے والا ۔

Hell-driving : (n) موٹر گاڑی کے ذریعہ عجیب و غریب کرتب دکھانا ۔

Hell-fire/Hellfie : (n) (۱) جہنم کی آگ ۔ (۲) Hellfireclumکا رکن ۔

Hell-for : کسی چیز پر شدت سے زور دینے والا ۔

Hell-for-leather : (adv.) سرپٹ ؛ بگ ٹٹ (دوڑ)۔

Hell-gate : (n) جہنم کا دروازہ ۔

Hell-hag : (n) دیکھو Hell-cat

Hell-hound : (n) سگ دوزخ ؛ شیطان ؛ بھتنا ؛ خبیث ۔

Hell on : (a) انتہائی سخت اور تباہ کن ۔

Hell-kite : (n) انتہائی بے رحم ۔

Hell to pay : سخت دشواری ۔

Hellebore : (n) (۱) حریق ؛ ان پودوں یا درختوں کا قدیم نام جو دافع جنوں سمجھے جاتے تھے ۔ (۲) حریق سے تیار کی ہوئی دوا ۔

Black hellebore : شیر رنج ۔

White hellebore : حریق سفید ۔

Helleborein/Helleboresin/Helleboretin/Helleborin : (n) حریق سے تیار کیا ہوا کیمیاوی عنصر ۔

Helleborine : (n) سحلبی پودے کی ایک قسم ۔

Helleborism : (n) (۱) حریقی علاج ۔ (۲) حریق کے زیادہ استعمال کی علامتیں ۔ (۳) حریقی مسہل ۔

Helleborize : (v) حریق سے علاج کرنا خصوصاً جنون کا ۔

Hellene : (n) یونانی ۔

Hellenian : (a) یونانی ۔

Hellenic : (a) یونانی ؛ خالص یونانی ۔

Hellenic : (n) (۱) یونانی زبان ۔ (۲) یونانی موضوعات تصنیف ۔

Hellenism : (n) (۱) یونانی (زبان کا) محاورہ یا ترکیب ۔ (۲) یونانیوں کی تقلید ۔ (۳) یونانی تہذیب ؛ ملک یونانی ۔

Hellenist : (n) (۱) یونانی بولنے والا (غیر یونانی) ۔ (۲) یونانی ادیب؛ یونانی زبان کا ماہر ۔ (۳) بزنطینی یونانی عالم جس نے پندرھویں صدی نشاۃ ثانی میں حصہ لیا ۔

Hellenistic/-al : (a) یونانی بولنے والی (غیر یونانی) قوم کا ۔

Hellenisticism : (n) تاریخ کا یونانی دور یا عہد ۔

Hellenistically : (adv.) یونانیت کی رو سے ۔

Hellenization : (n) یونانی زبان کا استعمال کرنا ؛ یونانی بننا ۔

Hellenize : (v) (۱) یونانی زبان استعمال کرنا ۔ (۲) یونانی بننا ۔ (۳) یونانیت اختیار کرنا ۔ (٤) یونانی شکل دینا ۔

Hellenizer : (n) یونانی زبان اختار کرنے والا ؛ یونانی بنانے والا ؛ یونانیت اختیار کرنے والا ۔

Hellespont : (n) (۱) آبنائے درہ دانیال ۔ (۲) (مجازاً) عاشقوں کو جدا رکھنے والی چیز ۔

Hellespontine : (a) آبنائے درہ دانیال سے متعلق ۔

Hellgrammite/Helgramite : (n) عصبی پرداران کے پھل روپ ۔

Hellicat : (a) وارستہ مزاج ۔

Hellicat : (n) بدمعاش ۔

Hellier : (n) کھپرا چھانے والا ۔

Hellion : (a) موذی ؛ شریر ۔

Hellish : (a) دوزخمی جہنمی ؛ ناری ؛ شیطانی ۔

Hellishly : (adv.) شیطانی طریقے سے ؛ خباثت سے ؛ جہنم کی طرح ۔

Hellishness : (n) جہنمیت ؛ دوزخیت ؛ شیطنیت ؛ خباثت ۔

Hammer-beam : (n) (تعمیرات) وہ کڑی جو بڑے شہتیر کے نیچے دیوار سے نکلی ہوئی ہو۔

Hammer-cloth : (n) کوچ بکس کی پوشش۔

Hammer-fish : (n) ایک قسم کی شارک مچھلی۔

Hammer-harden : (n) ہتھوڑا مارکر سخت کرنا (دھات کو)۔

Hammer-head : (n) (۱) ہتھوڑے کا سر۔ (۲) ایک بڑی مچھلی۔ (۳) ایک افریقی پرندہ۔

Hammer-haeded: (a) (۱) ہتھوڑا نما سر رکھنے والا۔ (۲) (مجازاً) بےوقوف ؛ کودن۔

Hammer-mill : ہتھوڑے سے چلانے والی مل۔

Hammer-oyster : (n) دوصمامی صدفیے کی ایک نوع۔

Hammer-scale : (n) آکسائیڈ جو گرم لوہے پر جم جاتا ہے۔

Hammer-sedge : (n) سور کی ایک قسم۔

Hammer-shark : (n) ایک قسم کی شارک مچھلی جس کا سر ہتھوڑے جیسا ہوتا ہے۔

Hammer-shell : (n) دوصمامی صدفیے کی ایک نوع۔

Hammer-slag/-slough : (n) دیکھو Hammer-scale

Hammer-spur : (n) بندوق کے گھوڑے کا وہ حصہ جس پر انگلی رکھ کر اُسے اٹھایا جاتا ہے۔

Hammer-stone : (n) ماقبل تاریخ کا ایک اوزار جو ہتھوڑے کی طرح کا ہوتا تھا۔

Hammer-toe : (n) برابر خم ہوجانے والا انگوٹھا۔

Hammer-work : (n) ہتھوڑے سے کیا جانے والا کام۔

Hammer-wrought : (a) ہتھوڑے سے بنایا ہوا۔

Hammerer : (n) (۱) ہتھوڑا چلانے والا یا مارنے والا۔ (۲) ارضیات داں (۳) Costa Rica کی ایک چڑیا۔

Hammerless : (a) (بندوق) جس میں گھوڑا نہ ہو۔

Hammerman/Hammersmith : (n) ہتھوڑے سے کام کرنے والا ؛ سنار ، لوہار وغیرہ۔

Hammochrysos : (n) ایک چمکتا ہوا پتھر جس کا قُدماء نے ذکر کیا ہے۔

Hammock : (n) (۱) جھولن کھٹولا ؛ جالی دار جھولا۔ (۲) جھولن کٹھولا نما کوئی چیز۔

Hammock-chair : (n) جھولن کرسی۔

Hammock-netting : (n) جھولن کھٹولوں کو رکھنے کا بکس یا جالی۔

Hammock-rail : (n) جھولن کھٹولے کا جنگلا۔

Hammock-shroud : (n) جھولن کھٹولا جس میں لاش کو لپیٹ کر سمندر میں دفن کرتے ہیں۔

Hamose : (a) خطافی ؛ سرخمہ۔

Hamper : (n) (۱) بید وغیرہ کا بناہوا صندوق یا پٹارہ جس میں کھانے پینے کی چیزیں اور ترکاریاں وغیرہ رکھی جاتی ہیں۔ (۲) صدف رکھنے کی ٹوکری۔ (۳) ٹوکری نما کوئی چیز۔

Hamper : (n) (بحری) جہاز کا بھاری سامان جو اکثر رکاوٹ پیدا کرتا ہے۔

Hamper : (v) (۱) بیچ میں کوئی چیز رکھ کر روک دینا۔ (۲) (مجازاً) روکنا ؛ مانع ہونا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ روڑے اٹکانا۔ (۳) سامان سنبھالنا۔

Hamper : (v) (۱) کھانے پینے کی چیزوں سے پٹاروں کو بھرنا۔ (۲) کھانے پینے کی چیزوں سے بھر کر پٹارا دینا۔

Hamperer : (n) رکاوٹ ڈالنے والا۔

Hamshackle : (v) (۱) (گھوڑے وغیرہ کے) اگلے پیر اور گلے کو باہم رسی سے باندھنا ۔ (۲) (مجازاً) روکنا ۔

Hamster : (n) (۱) چوہے کی قسم کا ایک جانور جس کے منہ میں جھلی دار تھیلیاں ہوتی ہیں اور ان میں اناج وغیرہ بھر کر وہ اپنے سرمائی (موسم سرما کے) ذخیرے میں لے جاتا ہے ۔ (۲) اس جانور کا رواں ۔

Hamstring : (n) (۱) (تشریح) عرقوب ؛ (انسان کے جسم میں) ٹانگ میں گھٹنے کے پیچھے کی موٹی نس ۔ (۲) (مجازاً) روکنے کی طاقت ۔

Hamstring : (v) (۱) گھٹنے کے پیچھے کی موٹی نس کاٹ کر لنگڑا کردینا ۔ (۲) (مجازاً) لنگڑا یا لولا کردینا ؛ بے اثر ؛ رکاوٹ ڈالنا ۔

Hamular : (a) اخطیفی سرخمہ ۔

Hamulate : (a) (حیوانیات و نباتیات) سرخمہ ۔

Hamulose/Hamulous : (a) سرخمہ بالوں والا ۔

Hamulus : (n) (۱) خطیفہ ؛ خطافچہ ؛ سرخمیدگی ۔ (۲) جنین کو نکالنے کا ایک سرخم اوزار ۔

Hamus : (n) (حیاتیات) خمیدہ ابھار ۔

Hance : (n) (۱) (بحری) جہاز کا خمیدہ ابھار ۔ (۲) شہتیر کی سائز میں یک بارگی کمی ۔ (۳) (تعمیرات) چھوٹے نصف قطر کی محراب ۔

Hand : (n) (۱) ید ؛ دست ؛ ہاتھ ۔ (۲) بندر کا ہاتھ یا پیر ۔ (۳) چوپایوں کا اگلا پیر ۔ (٤) خط ۔ (٥) دستکار ، فنکار مصنف وغیرہ ؛ مزدور خصوصاً ملاح ۔ (٦) قبضہ ۔ (۷) سمت ۔ (۸) چار انچ کی ناپ ۔ (۹) گھڑی کی سوئی ۔ (۱۰) (رومی قانون) شوہر کا بیوی پر اختیار ۔ (۱۱) باعث ہونا ۔ (۱۲) حصہ ۔ (۱۳) وعدہ ، قسم ، منگنی وغیرہ کی علامت ۔ (١٤) صلاحیت ؛ مہارت ۔ (١٥) لگام کو قابو میں رکھنے کی مہارت ۔ (١٦) دستکاری ۔ (١٧) آخری ہاتھ ۔ (١٨) (کھیل) بازی ۔ (١٩) ہاتھ کی طرح کوئی چیز دست نما ۔ (٢٠) تاش کا ہاتھ ؛ وہ شخص جس کے ہاتھ میں پتے ہوں ؛ کھیل کا ایک دور ۔ (٢١) بندوق کا وہ حصہ جو ہاتھ میں پکڑا جاتا ہے ۔ (٢٢) مدد ؛ جسمانی تعاون ، شرکت ۔ (٢٣) نمایاں تعریف ۔ (٢٤) ریوالور کا روک دار بیرم ۔ (٢٥) پڑوس ۔ (٢٦) کپڑے ، چمڑے وغیرہ کا لمس (اس کی چکناہٹ وغیرہ دیکھنے کے لئے) ۔

At first hand . براہ راست ؛ بلا واسطہ ۔

At hand : (۱) نزدیک ؛ قریب ؛ متصل ؛ پاس ۔ (۲) قریب الوقوع ۔

At the hand of : کسی کے ذریعے سے ۔

Better hand : پیش روی ؛ تقدم ۔

By hand : محنت مزدوری سے ؛ ہاتھ پاؤں کی مشقت سے ۔

By the hand : فوراً ۔

By the hand of : وسیلہ ؛ ذریعہ ؛ واسطے سے ۔

Change hands : ایک کے قبضے سے دوسرے کے قبضے میں جانا ؛ (ملکیت کا) منتقل ہونا ۔

Clean hands : معصومیت ؛ بے قصوری ؛ پاک دامنی ۔

Come to hand : (۱) حاصل ہونا ؛ وصول ہونا ؛ ہاتھ لگنا ۔ (۲) واقع ہونا ۔

Come to one's hand : نزدیک آنا ۔

For one's own hand : اپنے نفع کے لئے ؛ خود اپنے واسطے ۔

For hand to hand : دست بدست ۔

For hand to mouth : مفلسی میں ۔

Give (one's) hand : (۱) مصافحہ کرنا ۔ (۲) ہاتھ بٹا کرنا ۔

In hand : (۱) پاس میں ؛ ملکیت میں ۔ (۲) زیر غور ؛ قابومیں ۔ (۳) ہاتھ ملاتے ہوئے ؛ مل کر ۔

In (into, to, etc.) hands of : کسی کے ہاتھوں میں یا قبضہ ۔

In other hands : (دوسروں کے) قبضے میں ۔

In the turning of a hand : ایک لمحہ میں ؛ فوراً ۔

Make a hand : نفع کرنا ؛ (کسی کام میں) کامیابی حاصل کرنا ۔

Of one's hand : کسی کی سر گرمی سے متعلق ۔

Off hand : بے غور و فکر ۔

Off one's hand : اپنے قابو میں نہ رہنا ۔

On all hands/On every hands : ہر طرف سے ؛ چاروں طرف سے ۔

On any hand : بہر صورت ؛ ہر حال میں ۔

On (upon) one's hands : اپنے ذمے ۔

On (upon, in, of) the mending hand : اچھا ہونا ؛ روبصحت ہونا ۔

Out of hand : (۱) قابو سے باہر ۔ (۲) برجستہ ؛ فی البدیہہ ۔

Take in hand : اپنے ذمے لینا ؛ اپنی نگرانی میں لینا ۔

To bind hand and foot : اچھی طرح جکڑ لینا ۔

To have a hand in : شریک ہونا ۔

To have one's hands full : بہت مصروف ہونا ۔

To (unto) one's hand : مہیا ؛ کیا کرایا ؛ تیار ۔

To wait upon hand and foot : خاطر داری کرنا ؛ خوب خدمت کرنا ۔

To win hands down : آسانی سے جیتنا (ریس وغیرہ میں) ؛ بغیر کوشش کے جیتنا ۔

Under hand : خفیہ طور پر ۔

Under one's hand (s) : نگرانی میں ؛ نگہبانی میں ؛ اپنے علاج میں ۔

Under the hand of : دستخط سے ۔

With a heavy hand : سختی سے ؛ بے رحمی سے ۔

With a high hand : (۱) دلیری سے جرأت سے ۔ (۲) نخوت سے ؛ غرور سے ۔

Hand : (v) (۱) مدد دینا ؛ ہاتھوں سے سہارا دینا (کسی کو سوار کرانے یا سواری سے اتارنے میں) ۔ (۲) دینا ؛ حوالہ کرنا ، سونپنا ؛ عنایت کرنا ؛ بخشنا ۔ (۳) (بحری) لپیٹنا (بادبان) ۔ (٤) منتقل کرنا ؛ پہنچانا ؛ نسلاً بعد نسلاً منتقل کرنا ۔ (٥) ہاتھوں سے راستہ صاف کرنا ۔ (٦) کسی کو مجبور کرنا ۔

Hand alphabet : (n) دستی حروف ابجد ؛ حروف ابجد جو انگلیوں کے ذریعہ بنائے جاتے ہیں ۔

Hand and foot : (adv.) (۱) بالکل ؛ مکمل طور پر ۔ (۲) جکڑ کر ۔

Hand and glove/-in glove : دلی دوست ۔

Hand-axe/-ax : (n) دستی تبر ۔

Hand bag : (n) چھوٹا بیگ ؛ دستی بیگ ؛ ہینڈ بیگ ۔

Hand-ball : (n) (۱) بڑی دستی گیند ۔ (۲) ہینڈ بال (ایک کھیل کا نام) ۔ (۳) ربر کی کھوکھلی سوراخ دار گیند جس کو دابنے سے کسی چیز کی دھار نکلتی ہے ۔

Hand-barrow : (n) ٹھیلا ؛ ہتھ گاڑی ۔

Hand bell : (n) (۱) چھوٹی گھنٹی ؛ وہ گھنٹی جو ہاتھ سے بجائی جائے ، ہتھ گھنٹی ۔ (۲) (موسیقی) ایک ساز کا نام ۔

Hand bill : (n) ایک قسم کا چاقو جس سے درخت وغیرہ چھانٹا جاتا ھے ۔

Hand bill : (n) دستی اشتہار ۔

Hand book : (n) دستی کتاب ؛ رسالہ ؛ گائیڈ ؛ دستور العمل شرط بندی کی کتاب ۔

Hand-breadth : (n) ایک بالشت ۔

Hand-canter : (n) ہلکا پویا ۔

Hand-car : (n) ٹھیلا گاڑی جو ریل کی پٹری پر دستی ہیرم کو دبانے سے چلتی ھے ۔

Hand-cart : (n) ہتھ گاڑی ؛ دستی گاڑی ؛ وہ گاڑی جو ہاتھ سے کھینچی جائے ۔

Hand-clasp : (n) ہاتھ ملانا ؛ مصافحہ ۔

Hand-cuff/Handy- : (n) ہتھکڑی ۔

Hand-cuff : (n) ہتھکڑی پہنانا ؛ ہتھکڑی ڈالنا ۔

Hand down : (n) (۱) منتقل کرنا ۔ (۲) فیصلہ کرنا ۔ (۳) زبردستی پھیلانا ۔

Hand-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Hand-flower : (n) میکسیکو کے ایک پودے کا پھول ۔

Hand-gallop : (n) ہلکی سرپٹ چال ۔

Hand-gear : (n) دستی گیرہ ۔

Hand-glass : (n) (۱) مکبر شیشہ ؛ کلاں نما شیشہ ۔ (۲) دستی آئینہ ؛ وہ آئینہ جس میں چوبی دستہ لگا ہوا ہو ۔ (۳) (باغبانی) پودوں کو محفوظ رکھنے کا فانوس نما شیشہ ۔ (٤) جہاز کی رفتار پیما کی ڈوری سے وقت ناپنے کا یا وقت کا اندازہ لگانے کا آلہ ۔

Hand-grenade : (n) (۱) دستی بم ۔ (۲) آگ بجھانے کی بوتل ۔

Hand-grip/-gripe/Handy-gripe/Handigrip : (e) (۱) دستی گرفت ؛ ہاتھ کی پکڑ ؛ مصافحہ ۔ (۲) (جمع) دست بدست لڑائی ۔

Hand in glove : دیکھو Hand-and-glove

Hand in hand : (adv.) ہاتھ میں ہاتھ ڈالے ۔

Hand in hand : (a) برابر کا ۔

Hand in hand : (n) (۱) مصافحہ ۔ (۲) مصافحہ کی شبیہ ۔ (۳) ہاتھ میں ڈالے ہوئے لوگ ؛ ہم خیال افراد ۔

Hand-labour : (n) ہاتھ کا کام ؛ دستی کام ۔

Hand-language : (n) ہاتھوں سے بنائی ہوئی علامتوں کے ذریعہ باتیں کرنے کا فن ۔

Hand-lead : (n) (بحری) بیس فیتھم سے کم گہرائی ناپنے کا پنسال ۔

Hand-light : (n) (باغبانی) پودا پوش ؛ شیشے کا جھانپو ۔

Hand-line : (n) ماہی گیری کی ڈور ؛ شست ۔

Hand-list : (n) فہرست کتب ۔

Hand-list : (v) کتابوں کی فہرست بنانا ؛ فہرست میں شامل کرنا ۔

Hand-loom : (n) کپڑے بننے کی دستی مشین ؛ کرگھا ۔

Hand-made : (a) ہاتھ سے بنی (ہوئی چیز) ۔

Hand-mast : (n) گول کڑی ؛ گول مستول ۔

Hand-me-down : (a & n) (۱) مستعملہ ؛ استعمال کیا ہوا ؛ بنا بنایا (کپڑا) ۔ (۲) (جمع) پتلون ۔

Hand-mill : (n) چکّی ۔

Hand-mule : (n) سفری حمالہ ۔

Hand of glory : (n) مردم گیاہ یا پھانسی دیئے ہوئے مجرم کے ہاتھ سے بنایا ہوا جادو ۔

Hand-orchis : (n) ایک قسم کا سہلب ۔

Hand over hand : (adv.) ایک ہاتھ کے بعد دوسرا ہاتھ رکھتے ہوئے یا رکھ کر مسلسل بڑھتے ہوئے ۔

Hand-pick : (v) ہاتھ سے توڑنا ؛ انتخاب کرنا ۔

Hand-plant : (n) میکسیکو کا ایک درخت جس کے پھول بڑے ہوتےہیں ۔

Hand-play : (n) دست بدست لڑائی میں گھونسے مارنا ۔

Hand-post : (n) رہنما ستون ۔

Hand-promise : (n) آئرستانی کسانوں میں منگنی کا ایک طریقہ ۔

Hand-rail : (n) دستی جنگلا ۔

Hand-reading : (n) کف بینی ؛ ہاتھ دیکھنا ۔

Hand-saw : (n) دستی آرا ۔

Hand-screw : (n) ددستی پیچ گرداں ۔

Hand-spring : (n) قلا بازی ۔

Hand-staff : (n) عصا نما دستہ خصوصاً خرمن کوب کا وہ حصہ جسے پکڑتے ہیں ۔

Hand-swipe : (n) دستی نمینگی ۔

Hand to hand : (adv.) نزدیک ؛ دست بدست ۔

Hand to hand : (a) دست بدست (یکیکی) ۔

Hand to mouth : مفلسی میں ۔

From hand to mouth : روز کنواں کھودنا روز پانی پینا ؛ جتنا کمانا اتنا خرچ کردینا ۔

Hand to mouth : (a) فضول خرچ ؛ مسرف ۔

Hand to mouth : (n) فضول خرچی ۔

Hand-tree : (n) دیکھو Hand-plant

Hand-vice : (n) دستی بانک ۔

Hand-wave : (v) غلے کے ڈھیر کو ہاتھ سے ہموار کرنا ۔

Hand-work : (n) دستی کام ۔

Hand-worked : (a) ہاتھ سے بنایا ہوا ۔

Hand-worker : (n) دستکار ۔

Hand working : (n) دستکاری ۔

Hand writing : (n) تحریر ؛ (کسی خاص شخص ، زمانے یا قوم کی) تحریر ۔

Handed : (a) (۱) ہاتھوں والا ۔ (۲) ہتھیلی کی شکل کا ؛ ہتھیلی جیسا ؛ کف نما ۔ (۳) ہاتھ سے ہاتھ ملا ہوا ۔

Hander : (n) دینے والا ۔

Hander : (n) (۱) ہاتھ پر ضرب ۔ (۲) پشت دست ۔

Handfast : (a) بخیل ؛ کنجوس ۔

Handful : (n) (۱) (مقدار) مٹھی بھر ؛ تھوڑا سا ۔ (۲) (تعداد) گنتی کے (لوگ) ؛ گنے چنے ؛ معدودے چند ۔ (۳) (روز) تکلیف دہ ؛ بار خاطر (آدمی یا کام) ۔

**Handhold : (n)** (۱) گرفت (جس پر ہاتھ رکھ کر اوپر چڑھیں) ۔ (۲) دستہ ۔

**Handicap : (n)** (۱) ایک قسم کا کھیل جس میں مہارت سے زیادہ اتفاق کی اہمیت ہوتی ہے ۔ (۲) مقید دوڑ یا مقابلہ ؛ وہ دوڑ ، گھڑ دوڑ یا مقابلہ جس میں بعض مقابلہ کرنے والوں پر کوئی قید عائد کی جائے ؛ مشروط مقابلہ ۔ (۳) (گھڑ دوڑ وغیرہ میں) شرط یا قید جو مقابلہ کرنے والے پر عائد کی جائے ۔ (٤) (مجازاً) رکاوٹ ؛ روک ۔

**Handicap : (v)** (۱) مقابلہ کرنے والے پر خاص شرط یا قید عائد کرنا ۔ (۲) (مجازاً) (واقعات یا حالات کا) سنگ راہ بننا ؛ رکاوٹ ڈالنا ؛ نا موافق ہونا ۔ (۳) (گھڑ دوڑ میں) گھوڑوں پر ان کی جانی ہوئی طاقت کے مطابق بوجھ رکھنا تاکہ سب گھوڑے برابر کا مقابلہ کرسکیں ۔ (٤) دو مقابلہ کرنے والوں کو برابر کا موقع دینا ۔

**Handicapper : (n)** (۱) وہ افسر جو یہ بتاتا ہے کہ گھڑ دوڑ میں کس گھوڑے پر کتنا بوجھ لادا جائے ۔ (۲) گھڑ دوڑ میں جیتنے والے گھوڑے کی پیش گوئی کرنے والا ۔

**Handicapping : (n)** گھڑ دوڑ میں جیتنے والے گھوڑے کی پیش گوئی کرنے کا پیشہ (خصوصاً اشاعت کے لئے) ۔

**Handicraft : (n)** (۱) دستکاری ؛ صنعت ؛ کاریگری ؛ ہنر ۔ (۲) صنعتی پیشہ ؛ حرفہ ۔

**Handicraftsman : (n)** دستکار ؛ حرفت پیشہ ؛ صناع ؛ کاریگر ۔

**Handicuff/Handycuff : (n)** دست بدست لڑائی ؛ ہاتھوں سے مارنا ۔

**Handily : (adv.)** (۱) مہارت سے ۔ (۲) آسانی سے ۔

**Handiness : (n)** (۱) مہارت ۔ (۲) آسانی ؛ سہولت ۔

**Handiwork/Handy- : (n)** (۱) ہاتھ کا کام ؛ دستی کام ؛ دستکاری ۔ (۲) کار سازی ؛ کام ؛ کارستانی ؛ حرفت ۔ (۳) عملی کام ۔

**Handkerchief : (n)** ریشمی یا سوتی چھوٹا رومال ؛ دست مال ؛ دستی ۔

**Handlaid : (a)** ہاتھ کا بنا ہوا ۔

**Handle : (n)** (۱) دستہ ؛ قبضہ ؛ موٹھ ۔ (۲) دستہ نما کوئی چیز ۔ (۳) واقعہ جس سے فائدہ اٹھایا جاسکے ؛ بہانہ ۔ (٤) (نباتیات) دستہ ۔ (٥) (عام) نام خطاب ۔ (٦) شرط بندھی ہوئی کل رقم ۔ (۷) (نیوزی لینڈ) بیئر ناپنے کا ایک پیمانہ ۔

A handle to one's name : خطاب ۔

**Handle : (v)** (۱) چھونا ؛ ہاتھ لگانا ؛ ہاتھ پھیرنا ۔ (۲) (معاملے کو) نمٹانا ؛ انجام دینا ۔ (۳) (کاموں یا اشخاص کو) قابو میں رکھنا ؛ نظم و ضبط میں رکھنا ۔ (٤) سلوک کرنا ؛ برتاؤ کرنا (اچھا یا برا) ۔ (٥) کسی (مضمون یا موضوع پر) بحث کرنا ؛ لکھنا یا تقریر کرنا ۔ (٦) (کسی مال کا) کاروبار کرنا ؛ بیو پار کرنا ۔ (۷) ہاتھ میں لینا ؛ ہتھیار اٹھانا ۔ (۸) صناعی سے کام لینا ۔ (۹) (شکار میں) مارنا ۔ (۱۰) شراب پی کر ہوش نہ کھونا ۔

To handle a horse : گھوڑے کو سدھانا یا قابو میں رکھنا ۔

**Handle : (n)** دستہ لگانا ۔

**Handleable/Handlable : (a)** ہاتھ لگانے کے قابل ؛ انجام دئیے جانے کے قابل ۔

**Handle-bar : (n)** دستہ دار سلاخ ۔

**Handlebar moustache : (n)** گھنی لمبی مونچھ جس کے دونوں سرے جھکے ہوئے ہوں ۔

**Handled : (a)** (۱) دستہ دار ؛ قبضہ دار ۔ (۲) (نقابت) پھل سے دوسرے رنگ کا دستہ ۔

**Handler : (n)** منتظم ؛ ہاتھ سے کام کرنے والا ؛ دستکار

**Handler : (n)** دستہ یا قبضہ لگانے والا ۔

**Handless : (a)** (۱) لنجا ؛ بے ہاتھ کا ۔ (۲) بے سوئی کی ۔

(۳) بیکار ؛ کمزور (کام کرنے والا) ۔

**Handling : (n)** (۱) چھونا ؛ ہاتھ لگانا ۔ (۲) سلوک ؛ برتاؤ ۔ (۳) صناعی ۔

**Handmaid : (n)** (۱) خادمہ ؛ کنیز ؛ لونڈی ؛ باندی ۔ (۲) (مجازاً) تابعدار ۔ (۳) ایک قسم کا پروانہ ۔

**Handmaiden : (n)** خادمہ ؛ کنیز ؛ لونڈی ؛ باندی ۔

**Hands down : (adv.)** آسانی سے بغیر اعتراض کے ۔

**Hands down : (a)** (۱) آسان ۔ (۲) بے شبہہ ؛ بے اختلاف ۔

**Hands off ! :** خبردار جو ہاتھ لگایا ۔

**Hands up ! :** ہاتھ اُٹھاؤ (یعنی ہاتھ اٹھاکر خاموش کھڑے رہو) ؛ مزاحمت نہ کرو ۔

**Handsel/ Hansel : (n)** (۱) نو روز کا تحفہ ؛ وہ تحفہ جو کسی نئے دور کے شروع ہونے پر دیا جائے ۔ (۲) بیعانہ ۔ (۳) آنے والے تغیر کا نمونہ ۔

**Handsel : (v)** (۱) نئے دور کی تہنیت میں تحفہ دینا ۔ (۲) افتتاح کرنا (کچھ رسوم کے ساتھ) ۔ (۳) کسی نئی چیز کی سب سے پہلے آزمائش کرنا ۔

**Handsel Monday : (n)** سال کا پہلا سوموار جس دن نو روز کا تحفہ دیاجاتا ہے ۔

**Handshake : (n)** مصافحہ ۔

**Handshaker : (n)** (۱) ظاہری شناسائی سے فائدہ اٹھانے والا ۔ (۲) لوگوں سے ملنے جلنے کا شوقین ۔

**Handsome : (a)** (۱) خوبصورت ؛ خوبرو ؛ خوشرو ؛ خوشنما ؛ خوش وضع ؛ خوش قطع ؛ شکیل ؛ جمیل ؛ حسین ؛ قبول صورت ؛ انوپ ۔ (۲) فیاضانہ ؛ مہربانی کا ؛ اچھا ؛ عالی ظرفی کا (برتاؤ وغیرہ) ۔ (۳) معقول ؛ کافی ؛ اچھی خاصی ؛ کثیر (رقم ، قسمت وغیرہ) ۔

**Handsome/Handsomely : (adv.)** (۱) خوبصورتی سے ؛ عالی ظرفی سے ؛ فیاضی سے ؛ کافی مقدار میں ۔ (۲) آہستہ سے احتیاط سے ۔

**Handsomeness : (n)** حسن ؛ خوبصورتی ؛ خوبی ؛ معقول مقدار میں ہونا ۔

**Handspike : (n)** شام لگاھوا ڈنڈا (جو توپ خانے اور جہاز میں بطور بیرم وغیرہ کے استعمال ہوتا ہے) ؛ دستی بیرم ۔

**Handspike-ring : (n)** توپ گاڑی کے نچلے حصے کا انگشتانہ (جس میں دستی بیرم لگایا جاتا ہے) ۔

**Handspoke/-spake/-spaik/-spike : (n)** لکڑی کی سلاخ جس کو ہاتھ میں لےکر چلتے ہیں ۔

**Handstroke : (n)** گرجا میں گھنٹی بجانے والے کا رسی کا کھینچنا ۔

**Handy : (a)** (۱) موجود ؛ تیار ۔ (۲) برتنے میں سہل ؛ سبک ۔ (۳) سبک دست ؛ باسلیقہ ۔ (٤) ہرفن مولا ۔

**Handy-dandy : (n)** بچوں کا ایک کھیل جس میں کوئی چیز جلدی سے ہاتھ میں چھپا دیتے ہیں اور پھر پوچھتے ہیں کہ چھپی ہوئی چیز کون سی مٹھی میں ہے ۔

**Handy-man : (n)** ہر کارہ ؛ ہرفن مولا ؛ وہ ملازم جو متفرق کام کرے ۔

**Handy-pandy : (n)** دیکھو Handy-dandy

**Hang : (v)** (۱) آویزاں کرنا ؛ ٹانگنا ؛ لٹکانا (کھونٹی ، کیل وغیرہ سے) ۔ (۲) (گوشت وغیرہ) خشک کرنے یا نرم کرنے کے لئے لٹکانا ۔ (۳) دیوار پر (تصویر) لگانا یا لٹکانا ۔ (٤) دیوار پر (ابری یا کاغذ) چسپاں کرنا ۔ (٥) (مکان میں) گھنٹی لٹکانا ۔ (٦) معلق کرنا ؛ ادھر میں لٹکانا ؛ (دروازوں کا قبضوں پر اور پلنگ کا کمانیوں پر) قائم کرنا یا اٹکانا ۔ (۷) پھانسی دینا ؛ سولی دینا ؛ دارپر کھینچنا ؛ پھانسی لگاکر خود کشی کرنا ۔ (۸) سر جھکالینا (شرم وغیرہ سے) ۔ (۹) لٹکنا ؛ معلق ہونا ؛ لٹکا رہنا ؛ آویزاں ہونا ؛ لٹکا رہنا ؛ پھانسی پانا ؛ (مجازاً) معلق ہونا فیصلہ نہ ہونا ؛

منڈلانا - (۱۰) تصویروں ، قندیلوں وغیرہ سے آراستہ کرنا - (۱۱) گھوڑا دبانے کے بعد گولی کا دیر سے چلنا - (۱۲) جھکنا ؛ خمیدہ ہونا - (۱۳) (دوسرے پر) بھروسہ کرنا ؛ سہارا ڈھونڈنا ؛ مضبوطی سے گرفت کرنا - (۱٤) چپکے رہنا - (۱۵) دست نگر ہونا - (۱٦) شك میں ہونا ؛ متذبذب ہونا - (۱۷) (موسیقی) طول کھینچنا -

To hang in the air : نامکمل ، غیر مستند ہونا -

To hang in the balance : مشکوك ہونا -

To hang the head (down) : شرم وغیرہ سے سر جھکالینا -

To hang the groin, a leg : پس و پیش کرنا ؛ رك جانا ؛ آگے نہ بڑھنا -

To hang a jury : (۱) جیوری کا متفق نہ ہونا - (۲) جیوری کو متفق نہ ہونے دینا -

Hang : (n) (۱) خم ؛ جھوك ؛ جھکاؤ ؛ ڈھال - (۲) لٹکنے کا انداز - (۳) لٹکی ہوئی چیز - (٤) گُر - (٥) ہچکچاہٹ -

Not a hang : کچھ نہیں ، ذرہ برابر بھی نہیں -

To get the hang of : واقف ہونا ؛ اٹکل پانا ؛ آگاہ ہونا ؛ سمجھنا ؛ گر سمجھ لینا ؛ قابو پانا -

Hang- : جز و ترکیبی کی طرح سے استعمال ہوتا ہے -

Hang about : (v) آس پاس ٹہلتے رہنا ؛ چکر کاٹتے رہنا -

Hang back : (v) جھجکنا ؛ رکنا ؛ چلتے چلتے رك جانا -

Hang-bird : (n) ایك چڑیا جو آویزاں گھونسلا بناتی ہے -

Hang-dog : (n) کمینہ ؛ رذیل ؛ ذلیل ؛ خوشامدی -

Hang-dog : (a) کمینہ پن کا ؛ ذلیل ؛ خوشامد کا -

Hang man : (n) جلّاد -

Hang manship : (n) جلادی ؛ جلادی کا پیشہ -

Hang -nail: (n) کٹنا (ناخن کی جڑ کے پاس مہین کھال کا ٹکڑا جو الگ ہوجاتا ہے مگر جس کا ایك سرا لگا رہتا ہے) -

Hang off : (v) پیچھے رہ جانا -

Hang on : (n) (۱) دست نگر ہونا ؛ طفیلی ہونا - (۲) آسرا رکھنا ؛ بھروسا رکھنا ؛ تکیہ کرنا - (۳) توجہ کرنا - (٤) چمٹا رہنا - (٥) ستاتے رہنا ؛ مریض بنے رہنا - (٦) (آواز کا) بجتے رہنا -

Hang out : (v) (۱) (کھڑکی وغیرہ سے) کسی چیز کا باہر لٹکانا - (۲) نیچے جھکا رہنا یا نکلا رہنا - (۳) (عام) رہنا ؛ اقامت پذیر ہونا - (٤) علامتی تختی لٹکانا -

Hang over : (v) نامکمل رہ جانا -

Hang together : (v) (۱) مربوط رہنا - (۲) ساتھ رہنا؛ مل جل کر رہنا -

Hang up : (n) (۱) لٹکانا ؛ آویزاں کرنا - (۲) (مجازاً) الگ کرنا ؛ بالائے طاق رکھنا - (۳) کھٹائی میں ڈالنا ؛ ملتوی کرنا ؛ معرض التوا میں ڈالنا -

To hang up (one's sword, gun etc.) (بندوق ، تلوار و غیرہ کا) استعمال نہ کرنا -

To hang up one's hat : سسرال میں رہنا ؛ گھر جمائی ہونا ؛ خانہ داماد ہونا -

Hang-up : (n) (۱) درخت جو ٹوٹ کر دوسرے درخت میں پھنس گیا ہو - (۲) سد راہ -

Hangar : (n) (۱) چھپر - (۲) طیارہ گاہ -

Hangar : (v) (ہوائی جہاز کو) طیارہ گاہ میں رکھنا -

Hanged : (a) (۱) پھانسی پایا ہوا - (۲) لعنتی -

Hanger : (n) وہ جنگل جو ڈھلوان پہاڑی پر ہو -

Hanger : (n) (۱) لٹکانے والا ؛ لٹکنے والا ؛ پھانسی دینے والا ۔ (۲) کڑا وغیرہ جس میں کوئی چیز لٹکائی جائے ۔ (۳) وہ زنجیر یا رسی جس سے دیگچی چولہے پر لٹکائی جائے ۔ (٤) (لکھنے میں) دو خمہ شوشہ ؛ وہ شوشہ جس میں دو خم ہوں (جیسے S )۔ (٥) نمائش میں تصویروں کو منتخب کرکے لٹکانے والا ۔ (٦) لٹکی ہوئی چیز۔

Hanger : (n) چھوٹی تلوار ؛ نیمچہ ؛ چھرا ۔

Hanger-on : (n) دست نگر ؛ طفیلی ؛ حاضر باش ؛ حاشیہ نشیں ۔

Hangfire : (n) گھوڑا دبانے کے بعد گولی چلنے میں تاخیر۔

Hanging : (n) (۱) لٹکانا ؛ لٹکنا ؛ پھانسی پانا ؛ پھانسی دینا ۔ (۲) (جہاز سازی) انحناء ۔ (۳) آویزاں ۔ (٤) دیوار کے پردے ؛ چھت گیری ۔ (٥) ڈھلوان ۔

Hanging : (a) (۱) آویزاں ۔ (۲) آگے کو نکلا ہوا ؛ کھڑا ڈھلوان ۔ (۳) منہ لٹکائے ہوئے ۔ (٤) پھانسی دینے والا ۔ (٥) بہت اہمیت رکھنے والا ۔

Hanging-ball : (n) (گولف) ڈھلوان پر پڑی ہوئی گیند ۔

Hanging-buttress : (n) (تعمیرات) پشتہ جو توڑے کے سہارے بنا ہوا ہو۔

Hanging coal : (n) (کان کنی) کھدان پر لٹکا ہوا کوئلہ۔

Hanging comittee : (n) وہ مجلس جو اس کا فیصلہ کرتی ہے کہ نمائش میں کون سی تصویریں رکھی جائیں ؛ مجلسِ انتخاب تصویر ۔

Hanging-gale : (n) بقایا کرایہ یا لگان۔

Hanging gardens : (n) بابل کا معلق باغ۔

Hanging-head/-post/-stile: (n) عمودی چوکھٹ ۔

Hanging-moss : (n) درخت کی شاخوں سے لٹکی ہوئی کائی ۔

Hanging sleeve : (n) کھلی ہوئی آستین ۔

Hanging valve : (n) ایک قسم کا قبضہ دار صمام ۔

Hangout : (n) (۱) اقامت گاہ ۔ (۲) گھٹیا قسم کی تفریح گاہ ۔

Hangover : (n) (۱) پس ماندہ ۔ (۲) خمار (مے نوشی ، منشیات وغیرہ کا) ؛ ناگوار اثر مابعد ۔ (۳) (بھونپو میں) آواز کا بے جا طول کھینچنا ۔

Hank : (n) (۱) لچھا ؛ انٹی ؛ پھینٹی ؛ (خصوصاً وہ جس میں ۸٤۰ گز سوت اور ٥٦۰ گزاون کا تاگا ہو) ۔ (۲) (جہاز رانی) بادبان گیر ؛ رسی کا گول پھندا یا لوہے وغیرہ کا کڑا جس سے بادبان مستول کی رسی میں لٹکا دیئے جاتے ہیں۔

Hank : (n) (۱) پھندے سے باندھنا ۔ (۲) لچھا بنانا ؛ انٹی بنانا ۔

Hanker : (n) خواہش ؛ آرزو ؛ تمنا ۔

Hanker : (v) آرزو ہونا ؛ تمنا ہونا ؛ دل چاہنا ؛ طلب ہونا ۔

Hankerer : (n) خواہش مند ؛ آرزو مند ۔

Hankering : (n) آرزو ؛ تمنا ؛ شوق ؛ طلب ؛ چاہ ؛ میل ؛ رغبت ۔

Hanky/Hankie/Hankey : (n) دیکھو Handkerchief

Hankle : (v) پھنسانا ۔

Hanky-panky : (n) (۱) (عام) شعبدہ بازی ؛ بازیگری ؛ نظر بندی ؛ مداری کا کھیل ؛ بھان متی کا تماشا ۔ (۲) (عام) چال ؛ سازش ؛ چالبازی ۔

Hanover : (n) شمالی جرمنی کا ایک شہر۔

Hanoverian : (a) ہنوور یا خاندان ہنوور سے متعلق ۔

Hanoverian : (n) ہنوور کا باشندہ یا خاندان ہنوور کا حامی ۔

Hans : (n) (۱) Johannes کا مخفف ۔ (۲) جرمن یا ڈچ کا عرفی نام ۔

Hansard : (n) سیاسی اور تجارتی المانی جماعت کا رکن ۔

Hansard : (n) پارلیمنٹ کی کاروائی کی سرکاری رپورٹ ۔

Hansardize : (v) برطانوی پارلیمنٹ کے کسی رکن کی تقریر کا اس کی گذشتہ تقریروں سے مقابلہ کرکے تناقص بیاں ثابت کرنا ۔

Hanse : (n) (۱) جمیعت تجار ؛ جمیعت ہنزا ؛ (جرمنی کے چند شہروں کی سیاسی اور تجارتی مجلس سنہ ۱۲۴۱ء میں ہیمبرگ اور لیونگ (جرمنی کے دوشہروں) کے تاجروں میں تاجرانہ اور مدافعانہ اتحاد کے متعلق ایک معاہدہ ہوا تھا جس کے مطابق ایک انجمن بنائی گئی تھی اس کا یہ مقصد تھا کہ وہ جرمنی کے تجارتی شہروں کے حقوق و مفاد کی حفاظت کرے) ۔ (عہد وسطیٰ میں) جمیعت تجار میں داخلہ کی فیس ۔

Hanse city/-town : (n) ہنزائی شہر ۔

Hanse-house : (n) جمعیت التجار کا بڑا کمرہ ۔

Hanseatic : (a) ہنزائی ؛ جرمنی کی جمیعت ہنزا سے متعلق ۔

Hansel : (n) دیکھو Handsel

Hansom : (n) کرائے کی ٹم ٹم (اس کا ہانکنے والا پیچھے بیٹھا کرتا تھا اور باگ ڈور چھتری یا ٹپ پر سے ہوکر اس کے ہاتھ میں رہتی تھی) ۔

Hantle : (n) کافی مقدار یا تعداد ۔

Hap : (n) (۱) اتفاق ؛ قسمت ؛ تقدیر ۔ (۲) اتفاقی واقعہ ؛ حادثہ ۔

Hap : (n) پوشش ۔

Hap : (v) (۱) اتفاقاً کرنا (کوئی کام) ۔ (۲) اتفاقاً واقع ہونا ؛ ناگہاں ظہور پذیر ہونا ۔

Hap : (v) چھپانا ؛ لپیٹنا ۔

Haphazard : (n) اتفاق ؛ حادثہ ۔

Haphazard : (a) اتفاقی ؛ اتفاقاً ؛ اٹکل پچو ۔

Haphazard : (adv.) اتفاقی طور پر ۔

Hapless : (a) بدبخت ؛ بدنصیب ؛ بدقسمت ؛ کمبخت ؛ ابھاگی ۔

Haplessly : (adv.) بدبختانہ ؛ بدنصیبی سے ۔

Haplo- : جز و ترکیبی بہ معنی "ایک" اور "سادہ" ۔

Haplo chlamydeous : (a) (نباتیات) ناقص غلاف گل والا ۔

Haplobiont : (n) (نباتیات) ایک حیاتیہ ۔

Haplocardiac : (a) یک قلبہ ؛ سادہ قلب والا ۔

Haplocaulescent : (n) (نباتیات) سادہ ساق دار ۔

Haplocerine : (a) بھیڑ کی ایک قسم سے متعلق ۔

Haplocerus : (n) بھیڑ کی ایک قسم ۔

Haplodont : (n) (حیوانیات) سادہ دنتہ ۔

Haplography : (n) جو حرف ، بول یا سطر دوبار لکھنا چاہئیے اسے غلطی سے ایک بار لکھنا (مثلاً Philogy) ۔

Haplology : (n) تلفظ میں ایک یا دو یکساں ہجاؤں کو حذف کرنا ۔

Haplophase : (n) سطری ہیّت ۔

Haploscope : (n) عمق بیں ۔

Haplostemonous : (a) (نباتیات) سادہ زرہ ۔

Haplotomy : (n) معمولی شگاف کرنا ۔

Haplotype : (n) کسی نوع کی ایک جنس ۔

Haply : (adv.) (۱) اتفاقاً اتفاق سے ۔ (۲) مبادا ؛ شاید ۔

Happen : (v) (۱) واقع ہونا ؛ پیش آنا ؛ اتفاقاً واقع ہونا ۔ (۲) گزرنا ؛ بیتنا ؛ پیش آنا ۔

Happen in : (v) (کسی کے یہاں) اتفاقاً آنا یا جانا ۔

Happen chance/-so/-stance : (n) اتفاق ۔

Happening : (n) (۱) ہونا ۔ (۲) (عموماً جمع میں) حادثہ ؛ واقعہ ؛ ماجرا ۔

Happily : (adv.) (۱) دیکھو Haply ۔ (۲) خوش قسمتی سے خوش نصیبی سے ؛ مسرت سے ؛ آسودہ حالی سے ۔

Happiness : (n) (۱) خجستگی ؛ فرخندگی ؛ سعادت ؛ اقبال مندی ؛ خوش نصیبی ۔ (۲) راحت ؛ مسرت ؛ آسودہ حالی ؛ سکھ ؛ آنند ؛ چین ۔ (۳) بر محمل ہونا ؛ موزوں ہونا ۔

Happy : (a) (۱) مبارک ؛ خجستہ ؛ فرخندہ ؛ فرخ ؛ مسعود ۔ (۲) اقبال مند ؛ خوش نصیب ؛ خوش قسمت ۔ (۳) خوش ؛ مسرور ؛ دلشاد ؛ قانع ؛ مطمئن ۔ (٤) برمحمل ؛ موزوں ؛ مناسب ۔ (٥) (مزاحاً) قدرے مخمور ۔

Of happy memory : مرحوم ۔

Happy dispatch : (n) شکم دری ؛ جاپانی طرز کی خود کشی (جاپان کے امراء ، معززین و فوجی حکام میں دستور ہے کہ جب ان میں کسی کو سزائے موت دی جاتی ہے یا کسی اور طرح ان کی ذلت ہوتی ہے تو وہ اپنا پیٹ چاک کرکے خود کشی کرلیتے ہیں) ۔

Happy dust : (n) کوکین ؛ منشیات ۔

Happy-go-lucky : (adv.) اتفاقاً ؛ اتفاقیہ طور پر ۔

Happy-go-lucky : (a & n) لاابالی ؛ بے پروا ؛ تن آساں ۔

Haquebut : دیکھو Hackbut

Hara-kiri/Hari-kari : (n) دیکھو Happy dispatch

Harangue : (n) (۱) خطبہ ؛ تقریر ۔ (۲) پرجوش یا ولولہ انگیز تقریر ؛ زور دار تقریر ۔

Harangue : (v) تقریر کرنا ؛ خطبہ دینا ؛ پرجوش تقریر کرنا ؛ داد خطابت دینا ۔

Haranguer : (n) مقرر ؛ خطیب ؛ ولولہ انگیز تقریر کرنے والا ۔

Haras : (n) گھوڑوں کی افزائش نسل کا مقام ؛ مرکز افزائش نسل ۔

Harass : (v) (۱) بار بار کے حملوں سے پریشان کرنا ؛ ناک میں دم کرنا ؛ قافیہ تنگ کرنا ؛ زچ کر دینا ۔ (۲) تکلیف دینا ؛ اذیّت پہنچانا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ ستانا تشویش میں ڈالنا ۔

Harass : (n) پریشانی ؛ تشویش ؛ بدحواسی ؛ ایذا دہی ؛ تکلیف دکھ ؛ زچ کرنا ؛ دق کرنا ؛ ستانا ۔

Harassedly : (adv.) دق ہوکر ، تنگ ہوکر ۔

Harasser : (n) دق کرنے والا ؛ تنگ کرنے والا ؛ تشویش میں ڈالنے والا ۔

Harassinglys : (adv.) دق کرتے ہوئے ، پریشان کرتے ہوئے ۔

Harassment : (n) دیکھو Harass

Harbinge : (v) نقیب ہونا ۔

Harbinger : (n) (۱) نقیب ؛ چاؤش ؛ آمد کی خبر دینے والا ۔ (۲) مقدمہ ؛ پیش خیمہ ؛ لین ڈوری ۔

Harbinger : (v) نقیب ہونا ؛ آمد کی خبر دینا ۔

Harbinger of spring : (n) مونگ پھلی سے مشابہ شمالی امریکا کا ایک پودا ۔

Harbor : (n) (۱) پناہ ؛ ملجا و ماوا ۔ (۲) جہازوں کے قیام کی جگہ ؛ بندرگاہ ۔ (۳) (شیشہ سازی) حوض نما بکس جس میں مختلف اجزاء کو ملاتے ہیں ۔

Harbour : (n) دیکھو Harbor

Harbour/Harbor : (n) (۱) پناہ دینا ؛ چھپانا (مجرم کو) دل میں جگہ دینا (فاسد خیال کو) ۔ (۲) بندرگاہ میں لنگر انداز ہونا ۔ (۳) ہرن یا دوسرے جانور کے بھٹ کا پتا لگانا ۔

Harbour-due : (n) بندرگاہ کا محصول ۔

Harbour-master : (n) بندرگاہ منتظم یا نگراں کار ۔

Harbour-watch : (n) ملازمان جہاز کا وہ گروہ جو رات میں پہرہ دیتا ہے ۔

Harbourage/-orage : (n) (۱) پناہ ؛ مامن ؛ ملجا ۔ (۲) جائے پناہ ۔ (۳) بندرگاہ ۔

Harbourer/-orer : (n) (۱) پناہ دینے والا ۔ (۲) ہرن کے بھٹ کا پتا لگانے والا ۔

Harbourless : (n) (۱) بے پناہ ؛ بے گھر ؛ بے مامن ۔ (۲) بے بندرگاہ کا ۔

Hard : (a) (۱) سخت ؛ کڑا ؛ ٹھوس ۔ (۲) دشوار ؛ مشکل ؛ کٹھن ۔ (۳) درشت ۔ (٤) بے رحم ۔ (٥) کھاری (پانی) ؛ ترش ؛ نشہ آور ۔ (٦) نقدی ۔ (۷) تیز (نبض) ۔ (۸) مضبوط ؛ بہادر ۔ (۹) کنجوس ۔ (۱۰) غیر جذباتی ؛ عملی ؛ ذہین ۔ (۱۱) ناقابل برداشت ؛ شدید ۔ (۱۲) نا خوشگوار ۔ (۱۳) گراں ۔ (١٤) (لسانیات) حروف c, g جب ان کا تلفظ k اور g کی طرح ہو ۔ (١٥) (برقیات) نسبتاً زیادہ خلا رکھنے والے برقیہ ٹیوب سے متعلق ۔ (١٦) سخت (محنت) ۔

Hard : (n) (۱) ٹھوس ساحل ۔ (۲) ڈھلوان پتھریلی سڑک کے کنارے بحر تک ۔ (۳) (عام) قید یا مشقت ۔

When hard comes to hard : اگر بدترین صورت پیش آئے ۔

Hard : (adv.) (۱) سختی سے ؛ شدت سے ؛ کوشش سے ۔ (۲) بے رحمی سے ؛ درشتی سے ۔ (۳) مشکل سے ۔ (٤) سختی کی حد تک ۔ (٥) نزدیک (بحری) انتہائی طور پر ؛ انتہا تک ۔

To die hard : بڑی مشکل سے مٹنا ۔

To go hard with : دشواری ہونا ؛ تکلیف ہونا ۔

To run (a peson) hard : (کسی سے) بہت کام لینا ۔

Hard and fast : (a) (۱) (بحری) لنگر انداز ۔ (۲) بندھا ہوا ؛ سخت ۔

Hard back : (a) گتے اور کاغذ یا کپڑے کی جلدوں والی ۔

Hard back : (n) گتے اور کاغذ یا کپڑے کی جلدوں والی کتاب ۔

Hard-bake : (n) بادام کی ٹافی (ایک طرح کی مٹھائی) ۔

Hard-bargain : (n) مہنگا سودا ۔

Hard-bitten : (a) خوب لڑنے والا ؛ حریف ۔

Hard-boiled : (n) (۱) ایسا ابلاہوا انڈا جس کی سفیدی اور زردی سخت ہوگئی ہو ۔ (۲) (مجازاً) بے درد ؛ ہوشیار ؛ عملی ؛ غیر جذباتی ۔

Hard-board : (n) مصنوعی لکڑی کا تختہ ۔

Hard-bound : (a) آہستہ کام کرنے والا ؛ سست رو ۔

Hard-bread : (n) ایک قسم کا سخت بسکٹ یا کیک ۔

Hard by : (prep. & adv.) نزدیک ؛ بالکل قریب ؛ متصل ۔

Hard case : (n) (۱) ناقابل اصلاح شخص ۔ (۲) قابل رحم ۔

Hard-cash : (n) نقد روپیہ ۔

Hard-corn : (n) گیہوں اور رائی ۔

Hard-drawn : (a) ٹھنڈا ہونے پر کھینچا ہوا (تار وغیرہ) ۔

Hard-favoured : (a) بدصورت ؛ روڑھا ۔

Hard-favouredness : (n) بدصورتی ؛ روڑھاپن ۔

Hard-featured : (a) بدصورت ۔

Hard-fern : (n) سرخس کی ایک قسم -

Hard-finish/-fishing : (n) پلاسٹر کی تیسری تہ -

Hard-fish : (n) نمک لگائی ہوئی اور سکھائی ہوئی مچھلی -

Hard-fisted : (a) (۱) کنجوس ؛ بخیل - (۲) مضبوط ہاتھوں والا ؛ مضبوط -

Hard goods : (n) باقی رہنے والی شے -

Hard-grained : (a) (۱) سخت ریشوں والی - (۲) ناپسندیدہ -

Hard grass : (n) بعض قسم کی گھاسوں کے نام -

Hard-handed : (a) (۱) سخت ہاتھوں والا - (۲) بے رحم ؛ سخت گیر -

Hard-head/Hardhead : (a) (۱) ہٹی ؛ بے وقوف - (۲) بعض مچھلیوں کے نام (۳) کیلیفورنیا کی وھیل - (٤) ایک قسم کی گھاس - (٥) ایک قسم کا اسفنج - (٦) ٹن ، لوہا اور آرسینک کا رسوبی بھرت جو ٹن صاف کرنے میں نکلتا ھے -

Hard-headed : (a) (۱) سخت سر والا - (۲) غیر جذباتی ، عملی ، منطقی ؛ سیانا -

Hard-headedly : (adv.) سیانا پن سے ، عملی طور پر -

Hard-headedness : (n) سیانا پن -

Hard-hearted : (a) سخت دل ؛ بے رحم ؛ سنگ دل ؛ کٹّر ؛ شقی القلب -

Hard-heartedly : (adv) سنگ دلانا ؛ بےرحمانہ ؛ قساوت ؛ کٹرپن سے -

Hard-heartedness : (n) قساوت ؛ سنگدلی ؛ بے رحمی ؛ سخت دلی ؛ کٹرپن -

Hard iron : (n) وہ لوہا جو مقناطیسی میدان سے ہٹائے جانے کے بعد مقناطیسیت قائم رکھے -

Hard-labour : (n) سخت مشقت (قیدیوں سے) -

Hard-laid : (a) گٹھا ہوا ؛ پاس پاس بناھوا (کپڑا وغیرہ) -

Hard-lead : (n) سنگ سرمہ ملا ہوا سیسہ -

Hard-lines : (n) (۱) بدقسمتی ؛ شومئی قسمت ؛ بدبختی - (۲) مصیبت ؛ تکلیف -

Hard-mouthed : (a) (۱) (گھوڑا) سرکش ؛ بد لگام ؛ منہ زور - (۲) سرکش ؛ بے قابو (شخص) -

Hard-of-hearing : (n) اونچا سننے والا ؛ جسے ثقل سماعت ہو -

Hard-pan : (n) (۱) سخت زمین ؛ ریتلی یا کنکریلی زیر سطحی زمین - (۲) (مجازاً) تہ پیندا -

Hard-set : (a) (۱) مصیبت زدہ - (۲) مضبوط جما ہوا - (۳) ضدی - (٤) (انڈا) جس کو سے چکے ہوں -

Hard-shell/Hardshell : (n) (۱) سخت چھلکے کا - (۲) (مجازاً) سخت ؛ کٹّر -

Hard-shell : (n) سخت پوست والا کیکڑا -

Hard-shelled : (a) (۱) سخت چھلکے والا - (۲) درشت ؛ بے درد -

Hard-spun/-stand/-standing : (a) ہوائی اڈے کا وہ حصہ جہاں ہوائی جہاز کھڑا رکھا جاتا ھے -

Hard-surface : (v) سڑک وغیرہ کو کنکریٹ وغیرہ سے سخت بنانا -

Hard-swearing : (n) دروغ حلفی -

Hard-tac : (n) (۱) جہازی بسکٹ - (۲) ملاحوں کا کھانا - (۳) مہوگنی کی قسم کے درخت -

Hard-top : (n) وہ موٹر جس کی چھت دھات کی بنی ہو -

Hard-top : (n) کنکریٹ وغیرہ سے سخت بنایا ہوا خطہ یا سڑک -

Hard-top : (v) دیکھو Hard-surface

Hard up : (adv.) (بحری) ہوا کے رخ پر بہت دور ۔

Hard up : (a) (۱) قلاش ؛ نادار مفلس ؛ حاجت مند (خصوصاً روپیہ وغیرہ کا) ۔ (۲) حیران ۔

Hard (up) on : (a) (۱) سختی سے معترض ۔ (۲) مخالف ؛ ناسازگار (زمانہ) ۔

Hard upon : (a) نزدیک ؛ تقریباً ؛ قریب ہی ؛ پاس ہی ۔

Hard water : (n) بھاری پانی (جس میں صابن گھلتا نہیں ہے) ۔

Harden/Hurden : (n) ایک قسم کا موٹا کپڑا ۔

Harden : (v) (۱) سخت دل بنانا یا ہونا ۔ (۲) سخت کرنا یا ہونا ۔ (۳) ضدی بنانا ۔ (٤) مستحکم کرنا ۔ (٥) مضبوط ، گٹھیلا یا جفاکش کرنا یا ہونا ۔ (٦) (تجارت) مہنگا ہونا ۔

Hardened : (a) سخت ؛ ضدی ؛ سخت دل ؛ بے رحم ؛ سخت بنایا ہوا ۔

Hardener : (n) دھات کو سخت بنانے والا ۔

Harderian : (a) (تشریح) ہارڈیرینی غدود ۔

Hardhack : (n) ایک قسم کی نیچی جھاڑی ۔

Hardiesse : (n) بہادری ۔

Hardihood : (n) دلیری ؛ جرأت ؛ بے باکی ؛ نڈر پن ؛ اکھڑ پن ۔

To have the hardihood to deny : دیدہ دلیری سے انکار کرنا ۔

Hardily : (adv.) بہادری سے دلیرانہ ؛ بے باکانہ ۔

Hardiment : (n) بہادری ؛ جرأت ؛ دلیری ۔

Hardiness : (n) جرأت ؛ بے باکی ؛ دلیری ؛ مضبوطی ؛ جفاکشی ۔

Hardish : (a) قدرے سخت ؛ کسی قدر سخت ۔

Hardly : (adv.) (۱) بدشواری ؛ بدقت ؛ بمشکل ؛ بڑی مشکل سے ۔ (۲) درشتی سے ۔ (۳) سختی سے ۔ (٤) شاید ہی ؛ مشکل سے ۔

Hardness : (n) (۱) سختی ؛ ٹھوس پن ؛ دشواری ۔ (۲) دقت ۔ (۳) سخت دلی ؛ کنجوسی ۔ (٤) درشتی ؛ شدت ۔ (٥) (طبیعیات) طاقت (لاشعاعی) ۔ (٦) (برقیات) درجہ خلا ۔ (۷) (کیمیا) سنگینی ۔

Hards/Hurds : (n) سن کے موٹے حصے ۔

Hardship : (n) (۱) بدنصیبی ؛ کور بختی ؛ سیاہ بختی ؛ گردش ؛ مصیبت ۔ (۲) صعوبت ؛ کلفت ؛ اذیت ؛ آزار ؛ سختی ؛ تکلیف ، بپتا کٹھا ہوا ۔

Hardware : (n) لوہے کے برتن ؛ ظروف آہنی ؛ دھات کا نیا سامان ۔

Hardwareman : (n) لوہے کے برتن یا دھاتی سامان بیچھے والا ۔

Hardwood : (n) (۱) برگ ریز درختوں کا جنگل ۔ (۲) جزائر غرب الہند کی ایک جھاڑی ۔

Hardy : (a) (۱) دلیر ؛ جری ؛ باہمت ؛ منچلا ؛ بیباک ؛ نڈر ؛ اکھڑ ۔ (۲) مضبوط ؛ جفاکش ۔ (۳) پودا جو تمام سال کھلی ہوا میں اگایا جاسکے ۔

Half hardy : وہ پودا یا درخت جس کو جاڑے میں حفاظت کی ضرورت ہو ۔

Hardy : (n) خانہ چھینی ؛ سنداں ۔

Hardy annual : (n) (۱) خود رو پودا ۔ (۲) (مجازاً) پارلیمنٹ یا اخبار میں بار بار آنے والے موضوعات ۔ (۳) کوئی چیز جو ہر سال واقع ہو ۔

Hare : (n) (۱) خرگوش ؛ ارنب ۔ (۲) مضحکہ خیز شخص ؛ بیوقوف ۔ (۳) بعض کھیلوں میں کھیلنے والوں کے لئے نشانات دینے والا ۔ (٤) ایک جنوبی مجموعۂ نجوم ۔ (٥) ایک صدف نما جانور ۔ (٦) (عام) بے ٹکٹ مسافر ۔ (۷) (عام) موضوع بحث ۔

As mad as march hare : پاگل ؛ دیوانہ (اس خرگوش کی طرح جو مستی پر یا ہواہو)۔

First catch your hare : (ضرب المثل) سوت نہ کپاس کولی سے لٹھم لٹھا ۔

To hold (orrun) with the hare and run (or hunt) with the hounds/To run with hare and hounds : دونوں طرف ملا ہواہونا ؛ ساز باز رکھنا ۔

Hare and hounds : (n) بہت لمبی دوڑ جس میں دو ایک آدمی کھیتوں یا جنگلوں میں کاغذ کی کترن پھینکتے جاتے ہیں اور بہت سے لوگ کھوج لگاتے ہوئے اس کا تعاقب کرتے ہیں ؛ خرگوش اور کتوں کی دوڑ ۔

Hare bell/Hare-bell/Hair bell : (n) دیکھو Hair bell

Hare-brain/Hair-brain : (n) دیکھو Hair bain

Hare-brained : (a) ناعاقبت اندیش ؛ لاپرواہ ؛ خبطی ۔

Hare-up : (a) طیش میں ہونا ۔

Hare-eyed : (a) چوکس ؛ جس کی آنکھیں بند نہ ہوں ۔

Hare-finder : (n) خرگوش تلاش کرنے والا (پیشہ ور)۔

Hare-hearted : (a) بزدل ؛ ڈرپوک ۔

Hare-kangaroo : (n) ایک قسم کا چھوٹا کنگارو ۔

Hare-lip : (n) (طب) اشرمیت ؛ اوپر کے ہونٹ کا شگاف ۔

Hare-lipped : (a) جس کا اوپر کا ہونٹ کٹا ہواہو ۔

Hare-sighted : (a) نزدیک دیکھنے والا ۔

Hareld : (n) سمندری بطخ کی ایک جنس ۔

Harem/Haram : (n) (۱) حرم سرا ؛ زنان خانہ ۔ (۲) حرم ؛ بیگمات ؛ پردہ نشیں خواتین ۔ (۳) حرم محترم ۔

Harengiform : (a) ہیرنگ (مچھلی) نما ۔

Hare's : بہت سے پودوں کے نام کے ساتھ آتا ہے ۔

Hare's ear : (n) خیر اللہ ۔

Hare's eye : (n) (طب) چشم خرگوشی (آنکھ کی بیماری جس کی وجہ سے سونے میں آنکھ بند نہیں ہوتی ہے)۔

Hare's foot : (n) (۱) تپتیا گھاس ؛ نفل ۔ (۲) ایک قسم کی لکڑی جس میں مسامات ہوتے ہیں ۔

Harfang : (n) سفید اُلّو ۔

Haricot : (n) (۱) پسندے (بھیڑ یا بکری کے گوشت کے)۔ (۲) لوبیا ؛ فرانسیسی پھلی ۔

Haricot/Harico : (v) پسندے بنانا ۔

Hariolation : (n) قیاس ۔

Hark : (v) (۱) سننا ؛ کان لگاکر سننا ؛ کان دھرنا ؛ توجہ سے سننا ۔ (۲) لینا ہے ؛ لگے لگے (شکاری کتوں کو ہُشکارنے کے لئے)۔

Hark away : (v) آگے بڑھنا یا چلے جانا ۔

Hark back : (v) (۱) (شکاری کتوں کے لئے) کھوج لگانے کے لئے پیچھے لوٹنا ۔ (۲) گھوم پھر کر اسی بات پر واپس جانا ۔ (۳) (شکاری کتوں کو) واپس بلانا ۔

Hark forward : (v) آگے بڑھنا ۔

Hark in : (v) جانا ۔

Hark off : (v) واپس ہونا ۔

Hark on/-forwards : (v) لگے لگے کرنا ؛ ہُشکارنا ۔

Harken : (v) دھیان دینے والا ؛ توجہ سے سننے والا ۔

Harl/Harle : (n) (۱) سن کا ریشہ ۔ (۲) پر کا ریشہ ۔

Harl/Harle : (v) (۱) کھینچنا ؛ گھسیٹنا ۔ (۲) کھردرا پلاسٹر لگانا ۔ (۳) پھینکواں جال سے مچھلی پکڑنا ؛ کھردرا پلاسٹر ۔

Harl : (v) (۱) پھنسانا ؛ الجھانا ۔ (۲) (مرے ہوئے خرگوش کی) ٹانگیں باندھ دینا (لے جانے کے لئے) ۔

Harleian : (a) رابرٹ ہارلے ؛ ارل آف آکسفورڈ کے کتب خانے کا یا اس سے متعلق ۔

Harlequin : (n) (۱) اطالوی اور فرانسیسی کامیڈی ایک کیریکٹر ۔ (۲) انگریزی گونگے ناٹک (Pontomime) کا کیریکٹر جو منہ سے نہیں بولتا اور مسخرے پن کی حرکتیں کرتا ہے ۔ (۳) مسخرا ؛ بھانڈ ۔ (٤) چھوٹے گلدار کتوں کی ایک نسل ۔ (٥) ایک قسم کی بط ۔

Harlequin : (a) مسخرے یا اس کے لباس سے مشابہ ؛ مضحک ؛ مختلف رنگوں کا ؛ رنگ برنگ کا ۔

Harlequin-bat : (n) ایک قسم کی چمگادڑ ۔

Harlequin-beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا جس میں مختلف رنگ ہوتے ہیں ۔

Harlequin brant : (n) ایک امریکی بطخ جس کا سینہ سفید ہوتا ہے ۔

Harlequin-cabbage-bug : (n) ایک قسم کا کیڑا جو بہت خوش رنگ ہوتا ہے ۔

Harlequin duck : (n) ایک قسم کی بطخ جس کے پر رنگ برنگے ہوتے ہیں ۔

Harlequinade : (n) (۱) ایک قسم کا گونگا ناٹک ۔ (۲) سوانگ کا وہ حصہ جس میں ہارلے کوین یا مسخرے کا پارٹ ہوتا ہے ۔

Harlequinade : (v) ہارلے کوین کا پارٹ کرنا؛ عجیب و غریب حرکتیں کرنا ۔

Harlequint flower : (n) ایک قسم کا پھول جس میں بہت سے رنگ ہوتے ہیں ۔

Harlequint garrot : (n) ایک قسم کی بحری بطخ ۔

Harlequint moth : (n) ایک قسم کا پروانہ ۔

Harlequint pigeon : (n) ایک قسم کا آسٹریلوی کبوتر ۔

Harlequint ring : (n) مختلف رنگ کے نگینوں سے جڑی انگوٹھی ۔

Harlequint rose : (n) گلاب جس کی پتی دھاری دار ہوتی ہے ۔

Harlequint snake : (n) ایک قسم کاسانپ جو مختلف رنگ کا ہوتاہے ۔

Harlot : (n) رنڈی ؛ کسبی ؛ طوائف ؛ فاحشہ ۔

To play the harlot : فاحشہ پن کرنا ۔

Harlot : (v) فاحشہ پن کرنا ۔

Harlotry : (n) (۱) کسب ؛ چھنالا ؛ فاحشہ پن ۔ (۲) فاحشہ ۔ (۳) (مجازاً) کسبیوں کا ساٹھا ؛ بھڑکیلا پن ؛ طمطراق ؛ تصنع ۔

Harm : (n) ضرر ؛ نقصان ؛ گزند ؛ تکلیف ؛ ایذا ؛ دکھ ؛ شر ؛ برائی ؛ قباحت ۔

Out of harm's way : محفوظ ؛ گزند سے دور ۔

Harm : (v) نقصان یا گزند پہنچانا ۔

Harmala/Harmel : (n) جنوبی یورپ کا ایک پودا ؛ اسپند ؛ کالا دانہ ؛ جرمل ۔

Harmaline : (n) جرمل کے بیج کے حاصل ہونے والا ایک سفید بلوری قلی نما $(C_{13} H_4 N_2 O)$ ۔

Harmattan : (n) سموم گانٹا ؛ وہ گرم و خشک جھلس دینے والی ہوا جو بالائی گانٹا کے ساحل پر دسمبر ، جنوری اورفروری میں چلتی ہے ۔

Harmel : دیکھو Harmala

Harmful : (a) مضر ؛ موذی ؛ ضرر رساں ؛ نقصان دہ ۔

**Harmfully : (adv.)** ضرر رساں طور پر ۔

**Harmfulness : (n)** ضرر رسانی ؛ مضر ہونا ؛ مضرت ۔

**Harmine : (n)** جرمل کے بیج میں پایا جانے والا ایک قلی نما ($C_{13}H_{12}N_2O$) ۔

**Harmine acid : (n)** ایک ترشہ جو Harmine کی نکسید سے حاصل ہوتا ہے ($C_{10}H_8N_2O_4$) ۔

**Harmless : (a)** (۱) بے ضرر ؛ غیر مضر ۔ (۲) مسکین ؛ مرجاں مرنج ۔ (۳) نقصان یا سزا سے بری ۔

**Harmlessly : (adv.)** بے ضرر طور پر ۔

**Harmlessness : (a)** بے ضرر ہونا ؛ غیر مضر ہونا ۔

**Harmonic : (a)** (۱) ہم آہنگ ؛ ملتے ہوئے سروں کا ؛ سریلا ۔ (۲) ہم آہنگی کا ۔ (۳) مضاعف سرتی ۔ (٤) (ریڈیو) مضاعفہ ۔ (٥) (تشریح) مصنوعی درز سے متعلق ۔ (٦) سادہ موسیقی حرکت ۔

**Harmonic : (n)** (۱) موسیقانہ سُر ۔ (۲) مضاعف تفاعل ۔

Spherical harmonic : کروی مضاعف ۔

**Harmonic analysis : (a)** مضاعف تفاعل کا احصاء ۔

**Harmonic current : (n)** ایک قسم کی بدلتی رو ۔

**Harmonic function : (n)** مضاعف تفاعل ۔

**Harmonic mean : (n)** موسیقی اوسط ۔

**Harmonic progression : (n)** سلسلہ' موسیقیہ ۔

**Harmonic proportion : (n)** موسیقی تناسب ۔

**Harmonic scale : (n)** موسیقی سرگم ۔

**Harmonica : (n)** (۱) مختلف قسم کے ساز ۔ (۲) مختلف قسم کے پردوں کا نام ۔

**Harmonical : (a)** (۱) دیکھو Harmonic ۔ (۲) مختلف کتابوں کے متوازی اقتباسات کے موازنے سے متعلق ۔

**Harmonically : (adv.)** ہم آہنگی سے ۔

**Harmonicon : (n)** دستی آرگن ؛ ساز سنگیت ۔

**Harmonious : (n)** (۱) ہم آہنگ ؛ ہم ساز ؛ مربوط ۔ (۲) متحد ؛ متفق ۔ (۳) خوش آواز ؛ سریلا خوش گلو ؛ شیریں نوا ؛ شیریں (نغمہ) ۔

**Harmoniously : (adv.)** ہم آہنگی سے ، خوش نوائی سے ؛ میٹھے سروں میں ؛ موسیقی کے قواعد کے مطابق ۔

**Harmoniousness : (n)** ہم آہنگی ؛ مطابقت ؛ حسن ترتیب ۔

**Harmoniphon/-phone : (n)** ایک قسم کا ساز ۔

**Harmonist : (n)** (۱) فن نغمہ کا ماہر ۔ (۲) مغنی ؛ مطرب ؛ موسیقی داں ۔ (۳) مصحح ؛ مختلف نسخوں یا بیانوں کا مقابلہ کرکے تصحیح کرنے والا ۔ (٤) ہم آہنگی پیدا کرنے والا ۔ (٥) اشتراکی مذہبی فرقہ جس کو امریکا میں Rapp نے ۱۸۰۳ میں قائم کیا تھا ۔

**Harmonistic : (a)** (۱) تطبیقی ۔ (۲) فن نغمہ سے متعلق ۔

**Harmonistically : (adv.)** مغنی کی طرح ؛ موسیقی داں کی طرح ؛ تحریروں کی تطبیق کے طور پر ۔

**Harmonium : (n)** ہارمونیم (ایک قسم کا باجا) ۔

**Harmonization : (n)** ہم آہنگی ، سروں کا میل ۔

**Harmonize : (v)** (۱) ہم آہنگ ، ہم ساز ، مطابق یا موافق بنانا یا ہونا ، سروں کا ملنا یا ملانا ۔ (۲) خوش ترتیب کرنا یا ہونا ؛ حسن ترتیب پیدا کرنا ۔

**Harmonizer : (n)** ہم آہنگ کرنے والا ۔

Harmonometer : (n) تطبیق پیما ؛ آہنگ پیما ؛ وہ آلہ جس سے سروں کی باہمی نسبت معلوم ہوسکے ۔

Harmony : (n) (۱) مطابقت ؛ اتحاد ؛ اتفاق ؛ ہم آہنگی ؛ میل ۔ (۲) حسن ترتیب ؛ خوش ترتیبی ۔ (۳) ہم آہنگ نغمہ سروں کا میل ۔ (٤) میٹھی یا سریلی آواز ۔ (٥) مختلف نسخوں خصوصاً چاروں انجیلوں کا مقابلہ اور تصحیح ۔ (٦) (تشریح) تطابق عظمیٰ ۔

Pre-established harmony : دماغ اور مادے کی ہم آہنگی ۔

Harmony of the spheres : کرہ ہائے سماوی کی ہم آہنگی ۔

Harmost : (n) حکومت اسپارٹا کا بھیجا ہوا حاکم (مقبوضہ شہروں اور جزیروں کو زیر اقتدار رکھنے کے لئے) ۔

Harmotome : (n) الومینیم اور بیریم کا آبدار سلیکیٹ ۔

Harness : (n) (۱) گھوڑے کا ساز و سامان ؛ جانوروں کی گاڑی میں جوتنے کا سامان ۔ (۲) (مجازاً) کام کرنے کا کپڑا وغیرہ ۔ (۳) (پارچہ بافی) پھنی ؛ کنگھی ۔ (٤) زرہ بکتر ، مدافعت کے ہتھیار ۔

In harness : جتا ہوا ؛ روز مرہ کے کام میں مصروف ۔

To die in harness : کام کرتے ہوئے مرجانا ۔

Harness : (v) (۱) گھوڑے پر ساز و سامان وغیرہ رکھ کر جوتنا ؛ کسی اور جانور کو گاڑی میں جوتنا ۔ (۲) (مجازاً) دریا کے پانی کو روک کر اس کی قوت سے کام لینا ؛ کام لینا ۔

Harnes-bull/-cops : (n) (عام) پولیس (وردی پہنے ہوئے) ۔

Harness cask : (n) ایک طرح کا پیپا جس میں نمکین گوشت رکھ کر جہاز پر رکھتے ہیں ۔

Harns : (n) دماغ ؛ بھیجا ۔

Harp : (n) (۱) ستار کی قسم کا مثلث شکل کا باجا ؛ بربط ؛ عود ۔ (۲) (علم النجوم) شلیاق ۔ (۳) چھلنی ؛ پردا ۔ (٤) ایک قسم کا صدف ۔ (٥) ایک قسم کی مچھلی ۔ (٦) آئرستانی شخص ۔

Aeolian harp : باد ترنگ ؛ ہوا سارنگی ؛ ساز ہوائی ۔

Double harp : دوہرے تاروں والا بربط ۔

Harp : (v) (۱) بربط بجانا ۔ (۲) طول دینا ۔ (۳) بربط کی طرح آواز کرنا ۔ (٤) قیاس کرنا ۔

To harp at : قیاس آرائی کرنا ۔

To harp on, upon : طول دینا ۔

To harp upon, on, a, one, the same (etc.) string : کسی مضمون کو بہت طول دے کر بیان کرنا ۔

Harp-file : (n) کاغذوں کو نتھی کرنے کا تاروں کا بربط نما بک ۔

Harp-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Harp lute : (n) گٹار سے مشابہ بارہ تاروں والا ایک ساز ۔

Harper : (n) (۱) بربط نواز ۔ (۲) آئرستانی سکے ۔ (۳) ایک قسم کی سیل مچھلی ۔

Harping : (a) بربط بجانے والا ۔

Harpings : (n) (۱) (بحری) جہاز کے کھمبند کا اگلا حصہ ۔ (۲) جہاز کے مسطح ڈھانچے کو جکڑنے والے تختے ۔ (۳) وہ رسے جو جہاز کے مستول کو کھڑا رکھنے والے رسوں کو سہارا دیتے ہیں ۔

Harpist : (n) پیشہ ور بربط نواز ۔

Harpoon : (n) خطاف ؛ پارہ گیر ؛ ہارپون ؛ برچھے کی شکل کا خمدار کانٹا جس میں رسی کا پھندا باندھ کر وھیل مچھلی وغیرہ شکار کرتے ہیں ۔

Harpoon : (v) ہارپون سے شکار کرنا ۔

Harpoon-fork : (n) ایک قسم کا سرشاخہ جس سے سوکھی گھاس لادتے اور اتارتے ھیں۔

Harpoon-gun : (n) وہ توپ جس سے ہارپون پھینکا جاتا ھے۔

Harpoon-rocket : (n) وھیل مچھلی کو مارنے کی بم برچھی۔

Harpooner : (n) ہارپون پھینکنے والا۔

Harpress : (n) خاتون بربط نواز۔

Harpsichord : (n) قیشارہ ؛ ایک ساز جس کا رواج سولھویں صدی عیسوی تک تھا یہ ساز مضراب سے بجایا جاتا تھا۔

Harpy : (n) (۱) (یونانی اور لاطینی دیومالا) ایک خونخوار عفریت جس کا چہرہ اور جسم عورت کاسا تھا اور بازو اور پنجے پرند کی طرح تھے ؛ زن مرغ۔ (۲) (مجازاً) خونخوار شخص۔ (۳) شمالی امریکا کا عقاب۔ (٤) امریکی گدھ کی ایک قسم۔ (٥) جزائر شرق الهند میں پائی جانے والی ایک قسم کی چمگادڑ۔

Harpy-bat : (n) جزائر شرق الهند میں پائی جانے والی دو یا اس سے زیادہ قسموں کی چمگادڑ کے نام۔

Harpy-eagle : (n) جنوبی امریکا میں پایا جانے والا عقاب۔

Harpyian : (a) زن مرغ سے متعلق۔

Harquebus/Arquebus : (n) (۱) پرانی وضع کی ہلکی توڑےدار بندوق۔ (۲) ایسی بندوق سے لیس سپاہی۔

Harquebusade/Arq - : (n) توڑے دار بندوق سے مسلسل گولی باری۔

Harquebusier/Arq - : (n) بندوقچی؛ توڑے دار بندوق سے لیس سپاہی۔

Harridan : (n) بھیانک شکل کی بوڑھی عورت ؛ چڑیل ؛ ڈائن۔

Harrier : (n) (۱) تباہ کرنے والا ؛ غارت گر ؛ اجاڑنے والا ؛ تاراج کرنے والا۔ (۲) چرغ ؛ صقر ؛ ایک قسم کا باز یا شکرہ۔

Harrier : (n) (۱) تازی ؛ ایک قسم کا شکاری کتا جس سے خرگوش کا شکار کراتے ھیں۔ (۲) شکاریوں اور کتوں کا غول۔

Harrovian : (a) ھیرو کے اسکول سے متعلق۔

Harrovian : (n) ھیرو سے تعلیم یافتہ۔

Harrow : (n) (۱) دندانے دار سراون ؛ سہاگہ ؛ ایک طرح کا سراون جس میں لوھے کے دندانے ھوتے ھیں۔ (۲) (تعمیرات) قلع کا مضبوط دروازہ۔ (۳) فوجیوں کی وتری ترتیب ؛ بطوں کی ھوا میں وتری ترتیب۔

Revolving harrow : گردشی سراون۔

Harrow : (v) (۱) زمین پر دندانے دار سراون پھیرنا۔ (۲) زخمی کرنا۔ (۳) (مجازاً) جذبات کو مجروح کرنا ؛ دل میں گھاؤ ڈالنا/زخم پیدا کرنا۔

Harrow : (v) (۱) اجاڑنا ؛ تباہ کرنا ؛ برباد کرنا۔ (۲) لوٹنا ؛ تاراج کرنا۔

Harrower : (n) سراون پھیرنے والا۔

Harrowingly : (adv.) (۱) سراون پھیرتے ھوئے۔ (۲) دل خراشی سے۔

Harrowingness : (n) دل خراشی ؛ جگر خراشی۔

Harry : (n) (۱) نام۔ (۲) نیچے طبقے کے جوان انگریز عرف۔ (۳) معمولی قسم کا تاش۔

By the Lord Harry : ایک طرح کی قسم۔

Old Harry : شیطان۔

To play old Harry : شیطنت کرنا؛ برباد کرنا۔

Harry : (n) (۱) لوٹنا ؛ پامال ؛ تباہ کرنا ؛ برباد کرنا ؛ تاراج کرنا ؛ اجاڑنا ؛ ویران کرنا ؛ لوٹ لینا (کسی شخص کو)۔ (۲) تنگ کرنا ؛ دق کرنا ؛ ستانا ؛ تکلیف دینا ؛ رنج پہنچانا ؛ دکھ دینا ؛ اذیت پہنچانا ؛ حیران کرنا ؛

پریشان کرنا ؛ ناک میں دم کرنا ۔ (۳) لوٹ کر لے جانا ۔

Harry bird : (n) ابو مقص ؛ آب پر ؛ ایک دریائی پرندہ ۔

Harry Derchman/-Dutchman : (n) کلغی دار یا ڈنمارک کے کووں کا نام ۔

Harry noble : (n) ہنری ششم کا طلائی سکہ ۔

Harry sovereign : (n) ہنری ہفتم اور ہنری ہشتم کے زمانے کا سورن (سکہ) ۔

Harsh : (a) (۱) سخت ؛ کھردار ؛ درشت ؛ کرخت ۔ (۲) ناپسندیدہ ؛ ناگوار ۔ (۳) بے رحم ؛ سنگ دل ؛ سخت دل ؛ بے رحمانہ ؛ سخت ۔

Harshen : (v) سخت بنانا ؛ کھردار بنانا ۔

Harshly : (adv.) سختی ؛ درشتی سے ؛ ناگوار طور پر ؛ بے دردانہ ؛ بے رحمانہ ۔

Harshness : (n) سختی ؛ درشتی ؛ بے دردی ؛ سنگ دلی ؛ ناگواری ؛ ناپسندیدگی ۔

Harslet : (n) گوشت کا پارچہ (جو بھوننے کے لئے کاٹا جائے) ؛ سور کے گوشت کا پارچہ ۔

Hart : (n) غزال ؛ آھو ؛ ہرن ؛ مرگ ؛ بارہ سنگھا (خصوصاً پانچ سال سے زیادہ عمر کا) ۔

Hart berry : (n) دیکھو Bilberry

Hart clover/Hart's clover : (n) الکیل الملک ؛ ناھوک ۔

Hart of ten : (n) وہ شاخہ ہرن جس کے ہرسینگ میں دس دس شاخیں ہوں ۔

Hart royal : (n) بارہ سنگھا یا ہرن جس کو بادشاہ نے شکار کیا ہو ۔

Harte beest : (n) افریقی بارہ سنگھا ۔

Hartleian : (a & n) ڈیوڈ ہار ٹلے کے عقائد سے متعلق ؛ ڈیوڈ ہار ٹلے کا پیرو ۔

Hart's ball : (n) زمی نوز سماروغ ۔

Harts horn : (n) شاخ گوزن ؛ ہرن کے سینگ کا وہ مادہ جس سے پہلے نوشادر بنتا تھا ۔

Salt of harts horn : نوشادر کا لخلخہ جو بے ہوش آدمی کو ہوش میں لا نے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Spirit of hartshorn : محلول امونیا ۔

Harts horn jelly : (n) ہرن کے سینگ کو چھیل کر بنائی جانے والی جیلی ۔

Harts horn plantain : (n) ایک قسم کا کاھو ۔

Hart's-tongue/-fern : (n) سرخس کی ایک قسم ۔

Hart's trefoil : (n) دیکھو Hart-clover

Hart's truffle : (n) زمیں نوز سماروغ کی ایک قسم ۔

Hartwort : (n) کاشم ۔

Harum-scarum : (a) لاأبالی ؛ بے پرواہ ۔

Harum-scarum : (n) لاأبالی شخص یا کام ۔

Haruspex : (n) قدیم رومی فال گیر جو انتڑیوں سے فال نکالتا ہے ۔

Haruspical : (a) قدیم رومی فال گیر سے متعلق ۔

Haruspicate : (a) دیکھو Haruspical

Haruspication : (n) انتڑیوں سے فال نکالنا ۔

Haruspicy : (n) فال گیری ۔

Harvest : (n) (۱) فصل کاٹنے کا زمانہ ۔ (۲) تیار فصل ۔

(۳) حاصل ؛ پیداوار ۔ (٤) کام کا نتیجہ ؛ ماحصل ۔

Lord of the harvest : خدا

Harvest : (v) (۱) فصل کاٹنا ؛ اکٹھا کرنا ۔ (۲) ذخیرہ جمع کرنا ۔

Harvest-bell : (n) ایک قسم کا پھول ۔

Harvest-bug : (n) ایک چھوٹا سا کیڑا جو فصل کاٹنے کے زمانے میں بہت ستاتا ھے ۔

Harvest festival/-thanks giving : (n) فصلی جشن (جو کھیت کاٹنے پر منایا جاتا ھے) ۔

Harvest-field : (n) کھیت جس کی فصل کاٹی جارہی ہو ۔

Harvest-fish : (n) شمالی امریکا کی ایک مچھلی ۔

Harvest-fly : (n) ایک قسم کا امریکی جھینگر ۔

Harvest-home/Harvest home : (n) (۱) فصل کٹنے کا اختتام ۔ (۲) فصلی جشن جو اس موقع پر ھوتا ھے ۔

Harvest-home goose : (n) وہ بط جو فصلی جشن میں پکاکر کھائی جاتی ھے ۔

Harvest-month : (n) فصل کاٹنے کا مہینہ (ستمبر یا اگست) ۔

Harvest moon : (n) موسم خزاں کا ماہ کامل ؛ خریفی چاند ؛ ۲۲ یا ۲۳/ستمبر کا زمانہ جب سورج برج میزان کے پہلے خط پر پہنچے اور چاند کامل ھو ۔

Harvest mouse : (n) موش خرمنی ؛ وہ چوہا جو فصل کٹنے کے زمانے میں پیدا ھوتا ھے اور کھیت میں رہتا ھے ۔

Harvest queen : (n) (۱) فصل کی دیوی ، سیرس (Ceres) ۔ (۲) فصل کاٹنے والوں میں سے وہ جوان عورت جس کو فصل کے اختتام پر اعزازی درجہ دیاجاتا تھا ۔

Harvest-spider : (n) لمبی ٹانگوں والا فصلی مکڑا ۔

Harvest-tick : (n) دیکھو Harvest-bug

Harvest-work : (n) فصل کاٹنے اور جمع کرنے کا کام ۔

Harvester : (n) (۱) کھیت کاٹنے والا ۔ (۲) مختلف کیڑوں کا نام ۔ (۳) کھیت کاٹنے کی مشین یا آلہ ۔

Harvesting : (a) فصل کاٹنے اور جمع کرنے والا ۔

Harvesting ant : (n) چیونٹی کی ایک قسم جو گھاس کے بیجوں کو جمع کرتی ھے ۔

Harvesting mouse : دیکھو Harvest mouse

Harvestless : (a) بے فصل ؛ بنجر ۔

Harvestman : (n) (۱) فصل کاٹنے والا (خصوصاً وہ جو اس کام کے لئے گھر چھوڑ کر نکلتا ھے) ۔ (۲) لمبی ٹانگوں والا مکڑا ۔

Harvey/Harveyize : H. A. Harvey کے ایجاد کردہ طریقے سے لوھے کو سخت کرنا ۔

Hash-been : (n) وہ جو اب کسی کام کا نہیں ھے ؛ دقیانوسی شخص یا طریقہ ؛ کوئی چیز جو پرانی ھوگئی ھو ؛ از کار رفتہ ۔

Hash : (v) (۱) گوشت کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا ۔ (۲) (مجازاً) کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Hash : (n) (۱) چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے پکایا ھوا گوشت ۔ (۲) پرانی چیز جو نئی صورت میں پیش کی جائے ۔ (۳) بے میل (چیز) ؛ ملغوبہ ؛ گھمڈ ۔

Hash out : (v) کسی موضوع پر خوب بحث کرنا ۔

Hash over : (v) گفتگو کرنا ؛ بحث کرنا ۔

Hasher : (n) چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنے والا ۔

Hashish/-eesh : (n) حشیش ؛ ایک قسم کا بھنگ ۔

Hasp : (n) (۱) قلابہ ؛ کنڈا ؛ چھپکا ۔ (۲) تکلا ؛ لچھا ؛ انٹی ۔ (۳) سہاگہ ؛ سراون ۔

Hasp : (v) قلابہ لگانا ۔

Hassock : (n) (۱) گدا جس پر گھٹنوں کے بل کھڑے ہوتے وقت گھٹنے ٹیکتے ہیں ۔ (۲) گتھی ہوئی گھاس کا پولا ۔ (۳) (کینٹ میں) چونا ملا ہوا بھرا بھرا پتھر ۔

Hassocky : (a) طرہ دار ؛ بھر بھرے پتھروں والا ۔

astate : (a) (۱) برچھی نما ؛ نیزہ نما ؛ نیزہ شکل ۔ (۲) (نباتیات) برچھی سا ۔

Hastately : (n) برچھی نما طور پر ۔

Hastato- : جز و ترکیبی بہ معنی برچھی نما ۔

Haste : (n) (۱) عجلت ؛ شتابی ؛ جلدی ؛ تیزی ۔ (۲) جلد بازی ؛ ضرورت سے زیادہ عجلت ۔

More haste less speed : جلد بازی میں اور دیر ہوتی ہے ؛ دیر آید درست آید ۔

To make haste : عجلت کرنا ۔

Haste : (v) (۱) جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا ۔ (۲) (تاکید سے) آگے بڑھانا ۔

Hasteless : (a) بے عجلت ۔

Hastelessness : (n) عجلت نہ کرنا ۔

Hasten : (n) (۱) جلدی کرانا ؛ عجلت کی تاکید کرنا ۔ (۲) رفتار بڑھا دینا ؛ تیز تر کرنا ؛ تیز کرنا ؛ جلد تر کرنا ۔ (۳) تیزی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ جلدی کرنا ۔ (٤) تیزی سے آنا یا جانا ؛ جلد قدم اٹھانا ۔

Hastener/Haster : (n) (۱) جلدی کرنے والا ۔ (۲) پردہ جس سے آگ کی تپش کو مرتکز کرتے ہیں ۔

Hastifoliate/Hastifolious : (a) برچھی نما پتیوں والا ۔

Hastiform : (a) برچھی نما ۔

Hastile : (a) دیکھو Hastate

Hastily : (adv.) (۱) تعجیلاً ؛ عاجلاً ۔ (۲) جلدی جلدی ؛ تیزی سے ۔ (۳) جلد بازی یا ناعاقبت اندیشی سے (٤) چڑچڑے پن سے ۔

Hastiness : (n) (۱) تعجیل ؛ عجلت ؛ شتابی ؛ جلدی ؛ تیزی ۔ (۲) جلد بازی ؛ ناعاقبت اندیشی ۔ (۳) زود رنجی ؛ چڑچڑا پن ۔

Hasting : (a) جلد بازی کرنے والا ۔

Hasty : (a) (۱) جلدی کا ؛ عجلت کا ؛ عاجلانہ ۔ (۲) تیز ؛ تیز رفتار ۔ (۳) جلد باز ؛ ناعاقبت اندیش ؛ ناعاقبت اندیشانہ ۔(٤) زود رنج ؛ چڑچڑا ؛ جھلا ؛ تند خو ؛ تیز مزاج ۔

Hasty-pudding : (n) ایک قسم کی پڈنگ ۔

Hat : (n) (۱) ہیٹ ؛ انگریزی ٹوپی (زنانہ یا مردانہ) ۔ (۲) ٹوپی جس سے پہننے والے کا رتبہ یا مرتبہ ظاہر ہو ۔

(His) hat covers (his) family : وہ دنیا میں تنہا ہے ؛ اس کا کوئی نہیں ۔

To send round the hat/To go round with the hat : چندہ جمع کرنا ۔

To talk through one's hat : مبالغہ کرنا ؛ فقروں سے کام لینا ؛ شیخی مارنا ۔

Hat : (n) (۱) سر پر ہیٹ رکھنا ۔(۲) (کسی کو) ہیٹ دینا ۔

Hat-band/Hatband : (n) (۱) ہیٹ کی پٹی (جو اس کے گرد لپٹی ہوتی ہے) ۔(۲) وہ پٹی جو ہیٹ میں سوگواری کی علامت کے طور پر لگائی جاتی ہے ۔

Hat-block : (n) ہیٹ کا قالب ۔

Hat-body : (n) فلٹ کا وہ ٹکڑا جس کو کاٹ کر ہیٹ بناتے ہیں ۔

Hat-box : (n) ہیٹ رکھنے کا بکس۔

Hat-brush : (n) ہیٹ صاف کرنے کا برش۔

Hat-case : (n) دیکھو Hat-box

Hat-die : (n) ہیٹ کا قالب۔

Hat-homage : (n) احتراماً ہیٹ کو اٹھانا۔

Hat-money : (n) مالک کو چھوٹی سے رقم جو اس کی نگرانی اور کاوش کے صلے میں دی جائے۔

Hat-mould : (n) دیکھو Hat die

Hat-piece : (n) چھوٹا خود جو ہیٹ کے اندر پہنا جاتا ھے۔

Hat-stand/-tree : (n) ہیٹ ، کوٹ وغیرہ لٹکانے کا ٹیکن۔

Hat trick : (n) (۱) ہیٹ سے کوئی شعبدہ بازی کرنا۔ (۲) (کرکٹ) متواتر تین گیندیں پھینک کر تین کھلاڑیوں کو آوٹ کرنا۔

Hatch : (n) (۱) نصفہ در ؛ دو حصے والے کواڑ کا نیچے کا حصہ۔ (۲) کھڑکی دار دروازہ جو جہاز کے عرشے میں ہوتا ھے اس کا پٹ۔ (۳) کھڑکی (دروازے ، دیوار ، مکان کے فرش یا جہاز کے عرشے میں)۔ (٤) دریا یا نہر کے بند کا دروازہ ؛ آب بند۔ (٥) سالمن مچھلی کو پھنسانے کی ایک ترکیب۔ (٦) ہوائی جہاز کی وہ کھڑکی یا اس کا دروازہ جو ہنگامی حالت میں استعمال کیا جاتا ھے۔

Under hatches : جہاز کی سب سے نیچی منزل یا خانے میں۔

Under the hatches : (۱) (مجازاً) پستی کی حالت میں خستہ حال۔ (۲) نیچے جاکر غائب ہونا۔ (۳) مردہ۔

Hatch : (n) (انڈے) سینا ؛ جھول۔

Hatch : (n) کھدے ہوئے متوازی خطوط۔

Hatch : (v) (۱) انڈوں سے بچے نکالنا ؛ جھول نکالنا (مرغی کے بچوں وغیرہ کا)۔ (۲) انڈے سینا ؛ انڈوں پر بیٹھنا۔(۳) بچوں کا (انڈوں سےنکلنا) ؛ انڈا کھنکنا۔ (٤) تدبیر کرنا ؛ منصوبہ باندھنا(سازش وغیرہ کا)۔ (٥) پیدا کرنا ؛ ترکیب نکالنا۔

Hatch : (v) (۱) کندہ کرنا ؛ جدول کھینچنا ؛ (کسی سطح پر متوازی خطوط کھینچنا۔ (۲) جڑاؤ کام کرنا۔

Hatch-boat : (n) ایک قسم کا چھوٹا جہاز جس کے عرشے میں بہت سی کھڑکیاں ہوتی ہیں۔

Hatched-moulding : (n) (تعمیرات) متقاطع متوازی خطوط کی کندہ کاری۔

Hatchel : (n) سن کو صاف کرنے کا کنگھا ؛ پنجہ۔

Hatchel : (v) سن کو پنجے سے صاف کرنا۔

Hatcheller : (n) سن کو صاف کرنے والا۔

Hatcher : (n) (۱) سینے والی ؛ سینے کی مشین۔ (۲) سازش کرنے والا ؛ منصوبہ باندھنے والا۔

Hatchery . (n) سینالہ ؛ وہ جگہ جہاں مچھلیوں کے انڈے سے بچے نکلتے ہیں۔

Hatchet : (n) (۱) تبر ؛ کلہاڑی۔ (۲) دانت اکھاڑنے کا ایک آلہ۔

To take or dig up the hatchet : صلح کرنا۔

To bury the hatchet : دشمنی شروع کرنا۔

Hatchet-face : (n) تنگ کتابی چہرہ۔

Hatchet-faced : (a) تنگ کتابی چہرے والا۔

Hatchet-fist : (n) تنگ مٹھی۔

Hatchet jaw : (n) تنگ جبڑا۔

Hatchettin/Hatchettine/Hatchetinle : (n) زردی مائل سفید نیم شفاف متحجر گوند یا موم نما ہائیڈرو کاربن۔

Hatchettite : (n) دیکھو Hatchettin

Hatchety : (a) دیکھو Hatchet-face

Hatching : (n) سایہ زنی ؛ خطوطی سایہ۔

Hatchment : (n) (۱) مارکہ ڈھال ؛ جس پر امراء کے مارکے بنائے جاتے ہیں۔ (۲) مارکہ تختی ، وہ تختی جو مکان کے دروازے پر لگائی جاتی ہے جس پر صاحب خانہ کا مارکہ ہوتا ہے۔

Hatchway : (n) جہاز کے عرشے میں وہ کھڑکی یا دروازہ جس سے مال تہ خانے میں اتارتے ہیں۔

Hate : (n) (۱) نفرت ؛ بغض ؛ عناد ؛ عداوت۔ (۲) جس سے نفرت کی جائے۔

Hate/Haet : (n) ذرہ۔

Hate : (v) (۱) نفرت کرنا۔ (۲) عداوت رکھنا ؛ بغض و عناد رکھنا ؛ جلنا ؛ دشمنی رکھنا۔

Hateable : (a) قابل نفرت۔

Hateful : (a) (۱) نفرت انگیز ؛ قابل تعریف۔ (۲) کینہ ور۔

Hatefully : (adv.) نفرت انگیز طور پر۔

Hatefulness : (n) نفرت انگیزی۔

Hatemonger : (n) نفرت پھیلانے والا۔

Hater : (n) نفرت کرنے والا۔

Hatless : (a) بے ہیٹ ؛ ننگے سر ؛ کھلے سر ؛ برہنہ سر۔

Hatred : (n) (۱) نفرت۔ (۲) عداوت ؛ کینہ ؛ بغض ؛ عناد۔

Hatted : (a) ہیٹ پہنے ہوئے۔

Hatter : (n) (۱) ہیٹ بنانے اور بیچنے والا ؛ کلاہ ساز۔ (۲) (آسٹریلیا ، کان) تنہا کام کرنے والا۔

Hatter : (v) تنگ کرنا ؛ دق کرنا۔

Hatti/Hatti-sherif/-Humayun : (n) (ترکی) (خط شریف) سلطان کا دستخطی فرمان۔

Hatting : (n) کلاہ سازی کا پیشہ۔

Hauberk : (n) زرہ ؛ بکتر۔

Hauerite : (n) مینگنیز کا دوہرا سلفائیڈ۔

Haugh/Halgh : (n) دریا برآمد زمین جو دریا کے کنارے واقع ہو۔

Haught : (a) مغرور ؛ متکبر۔

Haughtily : (adv.) متکبرانہ ؛ مغرورانہ ؛ تمکنت سے۔

Haughtiness : (n) (۱) کبر ؛ غرور ؛ تکبر ؛ خود بینی ؛ نخوت۔ (۲) تمکین ؛ تمکنت ؛ بھاری بھر کم پن۔

Haught : (a) (۱) متکبر ؛ مغرور ؛ خود بیں ؛ خود پسند ؛ مغرورانہ۔ (۲) پر تمکین ؛ باتمکنت ؛ بھاری بھر کم۔

Haul : (v) (۱) کھینچنا ؛ گھسیٹنا۔ (۲) (بحری) جہاز کا رخ بدلنا۔ (۳) (ہوا کا) رخ بدلنا۔ (٤) طرز عمل بدلنا ؛ آنا جانا۔

To haul on a wind/To haul the (her, our, etc) wind/ To haul upon or to the wind : جہاز کا رخ ہوائی رخ پر بدلنا یا کردینا ؛ موڑنا ؛ پھیرنا ؛ گھمانا ؛ پلٹنا۔

To haul over the coals : سرزنش کرنا۔

To haul up : سرزنش کرنے کے لئے لانا۔

Haul : (n) (۱) کھینچائی ؛ مچھلی کے جال کو کھینچنا ۔ (۲) (مجازاً) یافت ۔ (۳) مچھلیوں کی تعداد جو ایک بار جال کھینچنے میں آئے ۔ (۵) (رسا سازی) تقریباً چار سو لڑیاں ۔

Haul-rope : (n) رسا (جس سے کوئی چیز کھینچی جاتی ہے) ۔

Haul-seine : (n) مچھلی پکڑنے کا جال جس کا ایک سرا کنارے پر باندھ دیا جاتا ہے اور دوسرے سرے کو گھماکر مچھلیوں کو کنارے پر لاتے ہیں ۔

Haulage : (n) (۱) کھینچنا ؛ کشش ۔ (۲) کھینچنے کا خرچ ۔ (۳) کھینچنے کا رستہ ۔

Hauler : (n) کھینچنے والا ؛ بارکش ۔

Haulier : (n) کوئلے کی کان میں ٹب کا کھینچنے والا ۔

Haulm : (n) دیکھو Halm

Haulm : (v) گھاس پھوس کا چھپر بنانا ۔

Haulmy : (a) ٹھنٹھ دار ؛ ٹنٹھل دار ۔

Haunce : دیکھو Hance

Haunch : (n) (۱) کولھا ؛ پٹھا ۔ (۲) ہرن وغیرہ کی ران اور پٹھے کا گوشت ۔ (۳) محراب کے مرکز اور ستون کا درمیانی حصہ ۔ (٤) (بحری) شہتیر کے سائز میں یکبارگی تخفیف ۔ (٥) (مجازاً) آخری حصہ ۔

Haunch : (v) موٹائی کم کرنا یا ہونا ۔

Haunch-bone : (n) کولھے کی ہڈی ۔

Haunched : (a) کولھے دار ۔

Haut : (v) (۱) کسی جگہ زیادہ آمد و رفت رکھنا ؛ زیادہ آنا جانا ؛ نشست یا اڈا بنانا ۔ (۲) (کسی شخص کا) بار بار آنا ؛ منڈلانا ؛ چکر لگانا ۔ (٤) بھوتوں کا کسی جگہ بار بار آنا ۔

Haunt : (n) (۱) عادت ۔ (۲) (جانوروں کے) آنے جانے کی جگہ ؛ (بدمعاشوں یا مجموں کا) اڈا ؛ بیٹھک ۔ (۳) بھوت ۔

Haunted : (a) (۱) جہاں بھوت بہت آتے ہیں ؛ بھوتوں کا بسیرا ۔ (۲) پریشان ۔

Haunter : (n) زیادہ آمد و رفت رکھنے والا ۔

Haurient : (a) (سپر پر مچھلی کا نشان) سر اٹھائے ہوئے ۔

Hause/Hawse : (n) دو اونچائیوں کے درمیان تنگ گھاٹی ۔

Hausen : (n) اسٹرجن (Shirgdon) مچھلی کی سب سے بڑی قسم ۔

Hausse : (n) توپ کی عقبی شست ۔

Haussmanize : (v) سڑکوں کو سیدھا اور چوڑا کرنا ؛ پھر سے بنانا ۔

Haustellate : (a) جُرعیّہ دار ؛ جرعیّہ حشرات سے متعلق ۔

Haustellum : (n) جرعیہ ؛ جاذبیہ خرطوم ۔

Haustorium : (n) جاذبہ* برنبات ۔

Haut-gout : (n) تیز ذائقہ ؛ چٹپٹاپن ۔

Haut-pas : (n) دیکھو Half-pace

Haut-relief : (n) ابھری ہوئی تصویر یا مورت ۔

Haut-ton : (n) بلند فیشن ؛ بلند فیشن کے لوگ ۔

Hautboy/Hoboy : (n) (۱) شہنائی ؛ ایک طرح کی نفیری یا بانسری ۔ (۲) اسٹرا بیری یاتوت فرنگی کی ایک نوع ۔ (۳) آرگن باجے کا پردہ ۔

Hautboyist : (n) نفیری نواز ۔

Hauteur : (n) نخوت کا انداز ؛ تمکنت کا انداز ۔

Hauyne : (n) الومینیم اور سوڈیم کا ایک سلیکیٹ جس میں

کیلسیم سلفیٹ شامل رہتا ہے ۔

Hauynite : (n) دیکھو Hauyne

Havana : (n) ہوانا یا کیوبا کا بنا ہوا سگار ۔

Have : (v) (۱) پاس ہونا ؛ رکھنا ۔ (۲) مشتمل ہونا ۔ (۳) محسوس کرنا (خوشی وغیرہ) ۔ (٤) استعداد رکھنا ۔ (٥) مجبور ہونا (کسی کام کے کرنے پر) ۔ (٦) کرنا (شك وغیرہ) ۔ (۷) ہونا (گفتگو ملاقات) ۔ (۸) پانا (خبر وغیرہ) ۔ (۹) کھانا یا پینا ۔ (۱۰) انصرام دینا ۔ (۱۱) دعویٰ کرنا ؛ ادّعا کرنا ۔ (۱۲) حاصل کرنا ۔ (۱۳) (کسی پر) اختیار رکھنا ۔ (۱٤) بازی لے جانا ۔ (۱٥) پیدا کرنا ۔ (۱٦) حصہ لینا ۔ (۱۷) ملازم رکھنا ۔

To have a go : (کرکٹ) گیند کو زور سے مارنا (اسکور کرنے کے لئے) ۔

To have a hand in : کچھ اختیار یا دخل رکھنا ۔

To have and to hold : لینا اور رکھنا (ہمیشہ کے لئے) ۔

To have done : ختم کرنا ۔

To have had it : (۱) حتی المقدور کوشش کرنا ۔ (۲) برداشت کرنا ۔

To have it coming : مستوجب ہونا ؛ سزاوار ہونا ۔

To have it in for : عداوت رکھنا ۔

To have it in one : جرأت رکھنا ۔

To have it out : معاملہ طے کرنا ۔

To have it over/To have it all over : ور پڑنا ۔

To have kittens : متردد ہونا ۔

To have none of : انکار کرنا شرکت کرنے سے ۔

To have nothing on : برتر نہ ہونا ۔

To have no use for : حقارت سے دیکھنا ۔

To have one self : رنگ رلیاں منانا ۔

To have one's eye on : حاصل کرنے کی نیت رکھنا ۔

To have one's hands full : ضرورت سے زیادہ مشغول یا مصروف رہنا ۔

To have one's head/To have one's hide : (غصہ میں) سزا دینا ۔

To have one's own back : بدلہ لینا ۔

To have to do : سرو کار رکھنا ۔

To have someone do something : کام لینا ۔

To have something happen to one : (کسی کے ساتھ) کوئی واقعہ ہونا ۔

To have something on : کسی کی مخفی خطا یا جرم کی خبر رکھنا ۔

To let one have it : خبر لینا ؛ ڈانٹنا ؛ سرزنش کرنا ۔

Have : (n) (۱) صاحب مقدرت ۔ (۲) (عام) فریب ؛ دھوکا ؛ چرکہ ۔

Have-not : (n) غریب ؛ مفلس ۔

Have on : (v) (۱) پہننا ۔ (۲) شرکت کا منصوبہ بنانا ، منصوبہ تیار کرنا ۔

Have up : (v) عدالت کے سامنے پیش کرنا ۔

Havelock : (n) سفید کپڑے کا پارچہ جو ٹوپی کے اوپر گرمی سے بچنے کے لئے لگایا جاتا تھا ۔

Haven : (n) (۱) بندرگاہ ؛ جہازوں کے ٹھہرنے کی جگہ ۔

(۲) (مجازاً) مامن : ملجا : ماوا : جائے پناہ ۔

Haven : (v) جہاز کو بندرگاہ میں لانا ۔

Havenage : (n) بندرگاہ کا محصول ۔

Havener/-or : (n) بندرگاہ کا منتظم ۔

Havenership : (n) بندرگاہ کے منتظم کا عہدہ ۔

Havenless : (a) بے بندرگاہ : بے مامن : بے جائے پناہ ۔

Haver : (n) مالک ۔

Haver : (n) جئی ۔

Haver : مہمل گفتگو : بکواس ۔

Haver : (v) مہمل گفتگو کرنا ۔

Haver-cake : (n) جئی کا کیک ۔

Haver-grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Haverel : (n) فضول گو : مہمل گفتگو کرنے والا ۔

Havering : (a) ذو معنی ۔

Haversack : (n) (سپاہی کا) تھیلا یا خرجی (جس میں وہ کھانے پینے کا سامان رکھتا ہے) ۔

Haversian : (a) ہڈی کی بعض ساخت جو Havers نے دریافت کی ۔

Haversine : (n) (بحری) نیم جیب معکوس ۔

Havey-cavey : (a) غیر متوازن ۔

Having : (n) (۱) ملک : ملکیت ۔ (۲) دولت : جائیداد : مال و متاع : اثاثہ ۔ (۳) (جمع میں) اطوار : کردار ۔

Having : (a) حریص ۔

Haviour : (n) چلن : اخلاق ۔

Havlagah : (n) جبر علی النفس : ضبط : خود ضبطی ۔

Havna : (n) دیکھو Have-not

Havoc : (n) تباہی : بربادی : خرابی ۔

Havoc : (v) (۱) تباہ و برباد کرنا : تاراج کرنا : اجاڑنا : گھمے سے ہل چلوا دینا ۔ (۲) ہنگامہ برپا کردینا : تباہی پھیلا دینا ۔

To cry havoc : (۱) فوج کو لوٹ مار کی اجازت دینا یا اشارہ کرنا ۔ (۲) (مجازاً) بلا کرنے کا حکم دینا ۔

Havocker : (n) تباہی مچانے والا : غارت گر ۔

Haw : (n) (تاریخ) (جھاڑیوں کی) باڑ : جنگلا : احاطہ ۔

Haw : (n) (۱) ثمر خفچہ ۔ (۲) خفچہ : ایک خاردار جھاڑی ۔

Haw : (n) (گھوڑے ، کتے وغیرہ کی) چشمک زن جھلی ۔

Haw : (interj. & n) پس و پیش کی آواز یا سا ۔

Haw : (v) پس و پیش کی آواز نکالنا ۔

Haw-buck : (n) دیہاتی : گنوار ۔

Haw-haw : (interj.) قہ قہ قہ ۔

Haw-haw : (n) قہقہہ کی آواز : قہقہہ ۔

Haw-haw : (a) (۱) قہقہہ آمیز ۔ (۲) عادتاً قہقہہ لگانے والا : پس و پیش کرنے والا (تقریر میں) ۔

Haw-haw : (v) کھلکھلا کر ہنسنا : قہقہہ لگانا ۔

Hawcubite : (n) آوارہ گرد نوجوان جو سترھویں صدی عیسوی میں لندن کی گلیوں میں منڈلاتے پھرتے تھے ۔

Hawfinch : (n) ایک قسم کا چھوٹا پرند جس کی چونچ بڑی اور مضبوط ہوتی ہے ۔

Hawk : (n) (۱) شاہین ؛ شکرہ ؛ باز ؛ جرہ (اس کی مختلف قسمیں ہوتی ہیں جیسے Hack hack) ۔ (۲) جبر ستانی کرنے والا شخص ؛ ڈاکو ؛ قزاق ۔

Hawk of the fist : باز جو یکایک مٹھی پر سے اُڑجاتا ہے ۔

Hawk : (n) گچ وغیرہ لے جانے کا چوبی ظرف ۔

Hawk : (n) کھنکھارنا ؛ کھنکھارنے کی آواز ۔

Hawk : (v) پھیری لگاکر سامان فروخت کرنا ؛ پھیری لگانا ۔

Hawk : (v) (۱) (چڑیوں وغیرہ کا) باز سے شکار کرنا ۔ (۲) ہوا میں شکار کرنا ۔ (۳) اڑکر حملہ کرنا یا اڑتے ہوئے حملہ کرنا ۔

To hawk at : (۱) شکرے کی طرح جھپٹنا ؛ ٹوٹ پڑنا ۔ (۲) (ابابیل وغیرہ کا) کیڑوں کا شکار کرنا ۔

Hawk : (v) کھنکھارنا ؛ کھنکھار کر بلغم صاف کرنا ۔

Hawk-bill : (n) (۱) پلاس یا سنسی ۔

Hawk-billed : (a) باز منقارہ ۔

Hawk-boy : (n) ریزہ ۔

Hawk-eagle : (n) ایک قسم کا عقاب ۔

Hawk-eye : (n) امریکا کے دیسی باشندوں کا لقب ۔

Hawk-eyed : (a) شاہین نظر ؛ تیز نظر ۔

Hawk-fly : (n) زنبور کی ایک قسم ۔

Hawk-moth : (n) ایک قسم کا اڑنے والا کیڑا ۔

Hawk-nose : (n) منقار نما ناک ۔

Hawk-nosed : (a) عقاب بینی ؛ باریک ؛ اونی اور نوکیلی ناک والا ۔

Hawk-owl : (n) ایک قسم کا اُلّو جو دن کو شکار کرتا ہے ۔

Hawkbil : (n) مرکب پودوں کا نام ۔

Hawked : (a) خمیدہ ؛ منقار نما ۔

Hawker : (n) شکرہ باز ۔

Hawker : (n) پھیری والا ؛ خوانچے والا ۔

Hawk's-bell/Hawk-bell : (n) چھوٹی سی گول گھنٹی جو باز کے پاؤں میں باندھی جاتی ہے ۔

Hawk's-bill : (n) (۱) ایک قسم کا کچھوا ۔ (۲) گھوڑی کی گھنٹی کا ایک پرزہ ۔

Hawkweed : (n) ایک قسم کی گھاس ؛ پودوں کی ایک نوع کا نام ۔

Hawm : (v) بے ڈھنگے طور پر حرکت کرنا ۔

Hawse : (n) (۱) جہاز کے اگلے سرے کا وہ حصہ جس میں رسوں یا تاروں کے لئے چھید ہوتے ہیں ۔ (۲) لنگر انداز جہاز کے اگلے سرے اور لنگروں کے بیچ کی جگہ ۔

Athwart the howse : (بحری) لنگر انداز جہاز کے رسے کے آڑے ۔

Clear, open hawse : (بحری) جب دونوں رسے سیدھے سیدھے اپنے لنگر سے بندھے ہوں ۔

Foul hawse : (بحری) جب دونوں رسے الجھے ہوئے ہوں ۔

To clear the hawse : (بحری) دو رسوں کو الگ کرنا ۔

To fresh (freshen) the hawse : (بحری) رسے کو ڈھیلا کرنا ۔

Hawse : (n) دیکھو Hause

Hawse-block : (n) لکڑی کا کندہ جس سے رسوں کے سوراخ کو بند کیا جاتا ہے۔

Hawse-hole : (n) جہاز کے اگلے حصے کے دو سوراخوں میں سے ایک استوانہ سوراخ۔

Hawse-piece : (n) جہاز کے اگلے حصے کی شہتیر جس میں رسوں کے لئے سوراخ بنایا جاتا ہے۔

Hawse-pipe : (n) لوہے کی پائپ جو رسے کے سوراخ میں لگی رہتی ہے تاکہ لکڑی محفوظ ہے۔

Hawse-plug : (n) (بحری) ڈاٹ جو Hawsepipe میں لگائی جاتی ہے۔

Hawser : (n) (بحری) بڑا رسا جو جہاز کے لنگر اندازی میں استعمال ہوتا ہے۔

Hawser-bend : (n) دو بڑے رسوں کو باندھنے کی گرہ۔

Hawser-laid : (a) ایک لڑی میں تین چار لڑیوں کو ملا کر بنایا ہوا۔

Hawthorn : (n) (۱) خفچہ ؛ بٹ سنگلی ؛ ایک خار دار جھاڑی جس کے پھول سفید ، گلابی یا سرخ اور پھل انگور کی شکل کے گہرے سرخ ہوتے ہیں۔ (۲) مصنوعی چارہ (مچھلی پکڑنے کے لئے)۔

Hawthorn-china : (n) مشرقی چینی کے ظرف جن میں نیلگوں زمین پر سفید شاخیں ہوتی ہیں۔

Hawthorn-fly : (n) (۱) ایک چھوٹی کالی مکھی۔ (۲) مصنوعی چارہ (مچھلی پکڑنے کے لئے)۔

Hawthorn-grosbeak : (n) کبیر المنقار سہرہ۔

Hawthorn-tree : (n) خفچہ کا پودا۔

Hay : (n) (۱) پیال ؛ کاہ ؛ خشک گھاس جو چارے کے کام آتی ہے سوکھی کٹی ہوئی گھاس جو جانوروں کو کھلاتی ہیں۔ (۲) بونجھ۔ (۳) محنت کا پھل۔ (٤) (عام) بستر۔ (٥) حقیر رقم۔

To carry hay in one's horns : بد مزاج یا خطر ناک ہونا۔

To look for a needle in a bundle of hay : لاحاصل تلاش کرنا ؛ گھاس کے ڈھیر میں سوئی تلاش کرنا۔

To make hay : (۱) گھاس کا ٹنا ۔(۲) انتشار پیدا کرنا۔

To make hay of : ابتری پیدا کرنا ؛ درہم برہم کرنا۔

To make hay while the sun shines : موقع سے فائدہ اٹھانا ؛ بہتی گنگا میں ہاتھ دھونا۔

Hay : (n) (۱) جنگلا ؛ باڑ۔ (۲) احاطہ۔

Hay/Hey : (n) ایک قسم کا دیہاتی رقص۔

To dance the hay or hays : خاص طور سے رقص کرنا۔

Hay : (v) (۱) گھاس لگانا۔ (۲) گھاس کاٹ کر خشک کرنا۔ (۳) گھاس کو خشک کرنا۔

Hay asthma : (n) تپ کاہی

Hay-bird : (n) تنکوں سے گھونسلا بنانے والی چڑیا۔

Hay-bote : (n) لکڑی یا کانٹے جس سے باڑ کی مرمت کی جاتی ہے ؛ اس مقصد کے لئے لکڑی اور کانٹے لینے کا حق۔

Hay-box : (n) گھاس بھرا صندوق جس میں پکے ہوئے کھانے کی دیگچی دم ہونے کے لئے رکھ دیتے ہیں۔

Hay-cock : (n) سوکھی گھاس کا مخروطی شکل کا انبار۔

Hay-de-guy/-guise : (n) ایک قسم کا رقص۔

Hay-fever : (n) تپ کاہی ؛ یہ بخار خاک ، دھول ، کوڑا کرکٹ پیٹ میں پہنچنے سے پیدا ہوتا ہے اور اس میں

ضیق النفس کی علامات بھی ہوتی ہیں ۔

Hay-field : (n) کھیت جس میں گھاس کاٹنا ہے یا کاٹی جاچکی ہے ۔

Hay-fork : (n) پنجا جس سے گھاس الٹ پلٹ کرتے ہیں ؛ جیلی ۔

Hay-making : (n) گھاس کاٹنے اور سکھانے کا عمل ۔

Hay-making machine : (n) گھاس کو خشک کرنے کی مشین ۔

Hay-mow : (n) خشک گھاس کا انبار ؛ وہ جگہ جہاں گھاس کو رکھا جائے ۔

Hay-plant : (n) تبت کا ایک چھتردار پودا ۔

Hay-rake : (n) مویشیوں کے لئے سوکھی گھاس رکھنے والا چارہ دان ۔

Hay-rake : (n) کریدنی ۔

Hay-see/Hayseed : (n) (۱) گھاس کا بیج ۔ (۲) دیہاتی ؛ دھقانی ۔

Hayloft : (n) اصطبل یا کھلیان کی اوپر کی کوٹھری جس میں خشک گھاس رکھی جاتی ہے ۔

Haymaker : (n) (۱) کٹی ہوئی گھاس کو خشک کرنے والا (مرد یا عورت) ۔ (۲) گھاس کو خشک کرنے کا آلہ ۔ (۳) (جمع) ایک دیہاتی رقص ۔

Hayrick : (n) خشک گھاس کا انبار ۔

Haystack : (n) دیکھو Hayrick

Hayward : (n) باڑ رکھوالا ؛ حلقے کے جنگلوں یا باڑوں وغیرہ کا محافظ ۔

Hazard : (n) (۱) کعبتین یا پانسوں کا کھیل ؛ قمار بازی ؛ جوا ۔ (۲) اتفاق ؛ موقع ۔ (۳) خطرہ ؛ جوکھوں ؛ جوکھم ۔ (٤) ٹینس کا ایک قسم کا ہاتھ ؛ ضرب ۔ (٥) (گولف) خراب زمین ۔ (٦) (آئرلینڈ) گاڑی کا اڈا ۔

Losing hazard : (بلیرڈ) اپنی گولی کو تھیلی میں گرانا ۔

Winning hazard : (بلیرڈ) سرخ گولی کو تھیلی میں گرانا ۔

Hazard : (v) خطرے میں ڈالنا ؛ اپنے سر جوکھم لینا ؛ دل کڑا کرکے کوئی بات کہنا یا کوئی کام شروع کرنا ۔

Hazard-side : (n) (ٹینس) کورٹ کا وہ حصہ جس میں گیند پھینکی جاتی ہے ۔

Hazardable : (a) خطر ناک ؛ پرخطر ۔

Hazardous : (a) (۱) اتفاقی ؛ تقدیر ؛ جوئے کا سا (معاملہ) ۔ (۲) خطرناک ؛ پرخطر ؛ جوکھم کا ۔

Hazardously : (adv.) خطر ناک طور پر ؛ جوئے کی طرح ۔

Hazardousness : (n) خطرناک ہونا ؛ اتفاق پر مبنی ہونا ۔

Haze : (n) (۱) دھند ؛ ہلکا کہر ؛ غبار ؛ دھندلاہٹ ۔ (۲) (مجازاً) دھندلاپن (ذہن کا) ؛ پریشان خیالی ۔

Haze : (v) (۱) ڈرانا ؛ ڈانٹنا ؛ مارنا ۔ (۲) (بحری) کام لیتے لیتے پلیتھن نکال دینا ؛ زیادہ سخت کام یا محنت کی وجہ سے تھک جانا یا تھکا دینا ۔ (۳) ستانا ؛ دق کرنا ۔ (٤) آوارہ پھرنا ۔ (٥) دل لگی کرنا ۔

Haze : (v) (۱) ترشح ہونا ۔ (۲) دھندلا بنانا ۔

Haze : (v) خشک کرنا ۔

Haze about : (v) آوارہ پھرنا ۔

Hazel : (n) (۱) فندق ؛ بندق ؛ برطانیہ کی ایک جھاڑی جس کے پھل کا مغز کھایا جاتا ہے ۔ (۲) اس جھاڑی کی لکڑی کی چھڑی ۔ (۳) بادامی سرخی مائل رنگ (خصوصاً آنکھ کا) ۔

To annoint with oil of hazel : فندق کی چھڑی سے مارنا ۔

Hazel : (a) بادامی سرخی مائل رنگ کا ۔

Hazel/Hazle : (n) ایک قسم کا بھر بھرا پتھر۔

Hazel grouse : (n) یورپی بھٹ تیتر۔

Hazel-hen : (n) دیکھو Hazel grouse

Hazel-nut : (n) فندق ؛ بندق۔

Hazel-wood : (n) (۱) فندق کی جھاڑی۔ (۲) فندق کی لکڑی۔

Hazeline : (n) ایک قسم کے فندق کا الکحلی مقطر۔

Hazelly : (a) سرخی مائل بادامی رنگ کی (آنکھ)۔

Hazelly : (a) بھربھرے پتھر جیسا۔

Hazelwort : (n) اساروں شامی۔

Hazily : (adv.) دھندلے پن سے۔

Haziness : (n) غبار ؛ دھندلاپن ؛ پریشان خیالی۔

Hazle/Hazzle : (v) خشک کرنا یا ہونا۔

Hazy : (a) (۱) کہریلا ؛ دھندلا۔ (۲) مبہم ؛ دھندلا ؛ غیر واضح۔ (۳) کسی قدر پئے ہوئے۔

He : (pron. & n) (۱) وہ ؛ اس نے۔ (۲) نر۔ (۳) شخص۔

He : (v) "وہ" کہنا۔

He : (interj.) اہاہا ؛ واہ (خوشی یا حقارت کے اظہار کے لئے)۔

Head : (n) (۱) سر ، کلہ۔ (۲) سر کی اونچائی یا لمبائی (ناپ کے طور پر)۔ (۳) دماغ ؛ ذہن ؛ عقل۔ (٤) زندگی ؛ جان۔ (٥) چہرہ (جو سکے پر بنا ہو)۔ (٦) شخص۔ (۷) فرد ؛ کس ؛ نفر ؛ (مویشی) راس وغیرہ ؛ تعداد۔ (۸) سرا (مثلاً ناخن کا اوزار کا)۔ (۹) (نباتیات) گل تودہ ؛ گھنڈ ؛ پتوں کی چھتری ؛ سرشاخ۔ (۱۰) شراب وغیرہ کا جھاگ۔ (۱۱) دودھ کی بالائی ؛ ملائی ؛ پیڑی۔ (۱۲) اوپر کا سرا۔ (۱۳) پھوڑے کا منہ۔ (١٤) جھیل کا دہانہ ؛ دریا اور جھیل کے ملنے کی جگہ۔ (١٥) سرہانہ۔ (١٦) سرچشمہ۔ (١٧) وہ پانی جو کسی انجن یا مشین وغیرہ کے لئے اوپر کے خزانے میں رکھا جائے۔ (١٨) بھاپ کا دباؤ یا زور۔ (١٩) (فوج ، مجمع کا) اگلا سرا۔ (٢٠) ہل کا سامنے کا حصہ ؛ پھل۔ (٢١) راس جہاز (اگلا سرا)۔ (٢٢) راس ؛ زمین یا خشکی کا وہ حصہ جو سمندر میں نکلا ہوا ہو۔ (٢٣) کوئلہ کی کان میں زمین دوز راستہ۔ (٢٤) رئیس ؛ سردار ؛ صدر ؛ اعلیٰ افسر۔ (٢٥) رئیس کلیہ ؛ صدر کلیہ۔ (٢٦) (مدرسے کا) صدر الاساتذہ۔ (٢٧) مقالے یا تحریر کا حصہ ؛ شعبہ ؛ عنوان۔ (٢٨) زمرہ ؛ قسم۔ (٢٩) انتہائی صورت ؛ نازک موقع ؛ نتیجہ ؛ پختگی ؛ بلندی ؛ طاقت۔ (٣٠) ملاحوں کا پاخانہ جو جہاز کے اگلے سرے پر ہوتا ہے۔ (٣١) درد سر۔ (٣٢) سر کے بال۔ (٣٣) ہرن کے سینگ۔ (٣٤) سر نما کوئی چیز۔ (٣٥) (علم النجوم) برج کی ابتدا۔ (٣٦) چھینی یا پچڑ کا موٹا حصہ۔ (٣٧) سرداری۔ (٣٨) تقریر کا اہم حصہ ؛ موضوع ؛ باب ؛ فصل۔ (٣٩) پیش قدمی ؛ مزاحمت۔

By head and shoulders : (۱) جبراً ؛ زبردستی۔ (۲) بہت زیادہ ؛ کہیں زیادہ۔

By head and years : زبردستی ؛ سینہ زوری سے ؛ کھینچ تان کر۔

By (down by) the head : جہاز کے سرے کا اس کے پچھلے حصے سے زیادہ پانی میں جھکا ہونا۔

From head to foot : سرتاپا ؛ بالکل۔

From head to heel : سرتاپا ؛ بالکل۔

Inspite of or maugre his head : اس کی مخالفت کے باوجود۔

Off one's head : خبطی ؛ پاگل۔

Of the first head : (۱) ہرن جس کی سینگیں نکل رہی ہوں۔ (۲) (مجازاً) تازہ خطاب یافتہ۔

On or upon one's head : کسی کے سر ہونا (الزام یا ذمہ داری) ۔

Out of one's own head : اپنی عقل سے ؛ اپنی ایجاد سے ۔

Over head : (۱) اوپر ؛ بالا ۔ (۲) کسی کے اوپر ؛ سر پر ؛ (منڈلانا خطرے وغیرہ کا) ۔

Over head and ears : بالکل غرق ۔

Over one's head : (۱) کسی کے اوپر ؛ سر پر (منڈلانا خطرے وغیرہ کا) ۔ (۲) گزرا ہوا ۔ (۳) سمجھ سے باہر ؛ صلاحیت سے باہر ؛ بغیر کسی سے مشورہ کئے ہوئے ۔

Over (some one's) head : کسی کا حق مار کر ۔

Taller by a head : سر کی لمبائی برابر اونچا ۔

To bear or keep head against : برابری سے مقابلہ کرنا ۔

To beat one's head off : (کسی سے) پوری طرح جیتنا ؛ سبقت لے جانا ۔

To bring, draw to a head : انتہائی صورت تك پہنچا دینا ۔

To come, grow, gather to a head : انتہائی صورت تك پہنچ جانا ؛ نازك صورت اختیار کرلینا ۔

To give (a horse) the head/To let him have the head :
گھوڑے کو دوڑ نے دینا ؛ لگام سے نہ روکنا ۔

To keep one's head : طبیعت کو قابو میں رکھنا ؛ مشتعل نہ ہونا ؛ اوسان قائم رکھنا ۔

To keep one's head above water : (کسی طرح) زندہ رہنا ؛ (مجازاً) بغیر قرض کے کام چلانا ۔

To lay their heads together : (آپس میں) صلاح مشورہ کرنا ۔

To lose one's head : (۱) قتل کیا جانا ۔ (۲) گھبرا یا گڑبڑا جانا ۔

To make head : بڑھنا ؛ آگے بڑھنا (مخالفت کے باوجود) ۔

To make head against : پسپا کرتے ہوئے آگے بڑھنا ؛ بغاوت کرنا ؛ کامیابی سے مقابلہ کرنا ۔

To make shorter by the head : قتل کرنا ۔

To put (a thing) in or into (a person's) head :
(۱) یاد دلانا ۔ (۲) کان میں بات ڈالنا ۔

To put out of one's head : بھلا دینا ۔

To take into (in) one's head : ارادہ کرنا ۔

To talk a person's head off : مغز چاٹنا ؛ بھیجا کھانا ۔

Two heads are better than one : دو آدمیوں کی عقل ایك آدمی سے بہتر ہوتی ہے ۔

Head: (n) (۱) سرا بنانا ؛ نوك نکالنا ؛ پھل یا پیکان بنانا ۔
(۲) گل تودہ یا سرشاخ قلم کرنا ؛ چھانٹنا ۔
(۳) سرے پر ہونا ؛ سرا ہونا ۔ (٤) سرفہرست ہونا ؛ عنوان ہونا ۔ (٥) (کتاب) کے باب یا فہرست وغیرہ میں) عنوان یا سرخی قائم کرنا ۔ (٦) عروج حاصل کرنا ؛ ترقی کرنا ؛ آگے بڑھنا ؛ انتہائی نقطہ تك پہنچنا ؛ نازك صورت اختیار کرنا ۔
(۷) (کسی جماعت وغیرہ کا) صدر یا امیر ہونا یا بننا ؛ سردار ہونا ؛ سالاری کرنا ۔ (۸) رہبری یا رہنمائی کرنا ؛ قیادت کرنا ؛ اگوا ہونا ؛ سرغنہ یا گروہ ہونا ۔ (۹) سبقت لے جانا ؛ بڑھ جانا ؛ برتری یا امتیاز حاصل کرنا ؛ کوئی سبقت لے جانا ؛ فائق ہونا ۔ (۱۰) مزاحمت کرنا ؛ مقابلہ کرنا ؛ مخالفت کرنا ؛ روکنا ؛ مخالف یامقابل ہونا ۔
(۱۱) (کسی جھیل وغیرہ کے) دہانے کے گرد پھرنا ۔
(۱۲) قتل کرنا ۔ (۱۳) (چشمہ کا) دہانہ ہونا ؛ دہانہ بننا ۔

(۱۴) چڑھائی پر ہونا ۔ (۱۵) (جہاز کا) کسی رخ جانا ۔ (۱۶) کسی سے آگے نکل جانا ۔ (۱۷) (فٹ بال وغیرہ) سر سے مارنا ۔

To head a trick : (تاش میں) اونچا پتا کھیلنا ۔

To head up : پیپے کو بند کرنا ۔

-head : (suffix) (لاحقہ) اسم یا صفت کے آخیر میں لگاکر اسم ذات یا صفت بناتے ہیں ۔

Head and front : (n) (۱) چوٹی ۔ (۲) اصل (جرم) ۔ (۳) سرغنہ ۔

Head-block : (n) (۱) (لکڑی چیرنے کی مشین) چیرے جانے والے کندے کو پکڑنے کی ترکیب ۔ (۲) وہ ٹکڑا جو پانچویں پہیے کو گاڑی کے اگلے حصے سے ملاتا ہے ۔

Head-board : (n) (۱) تختہ جو کسی چیز کے اوپری حصے میں لگا رہتا ہے ۔ (۲) (بحری) جہاز کے بغلوں کے عمودی تختے ۔

Head-boom : (n) جہاز کے سرے کی بلی ۔

Head-cap : (n) (جلد سازی) اندرونی پشت کی پٹی کے اوپر کی چرمی پٹی ۔

Head-cheese : (n) سور کے گوشت کا دلہ ۔

Head-chute : (n) وہ نلکی جو ملاحوں کے فضلات کو سمندر میں گراتی ہے ۔

Head-cloth : (n) (۱) سر میں لپیٹنے کا کپڑا ۔ (۲) (جمع) کپڑا جس سے سر کا لباس تیار ہوتا ہے ۔ (۳) بستر کے سرہانے کا کپڑا ۔

Head-coal : (n) کوئلے کے موٹی پرت کا بالائی حصہ ۔

Head-court : (n) (تاریخ) عدالت جس کا کام تھا رائے دہندگان کے ناموں کو رجسٹر میں اندراج کرنا ۔

Head-cringle : (n) (بحری) بادبان کے بالائی کنارے حلقہ ۔

Head-cress : (n) سر کا لباس (عموماً عورتوں کا) ۔

Head-earing : (n) بادبان کے بالائی کنارے کے حلقے میں بندھی چھوٹی رسی ۔

Head end : (n) (۱) (کپڑے بننے والی مشین سے) ابتدائی چند انچوں کی بنائی ۔ (۲) انجن سے نزدیک والے ڈبے ۔

Head-ender : (n) سیدھے سیدھے ٹکرانا ۔

Head-fish : (n) سورج مچھلی ؛ گول مچھلی ۔

Head-foremost/Headforemost/Head-first : (adv.) (۱) سر کو آگے کئے ہوئے ۔ (۲) دفعتاً ؛ یکبارگی ۔

Head-form : (n) انسانی سر کی شکل ۔

Head-gate : (n) آب بند ۔

Head-gea : (n) (۱) ٹوپی ؛ سر کا لباس ۔ (۲) ساز و سامان کا وہ حصہ جو گھوڑے کے سر میں پہنایا جاتا ہے ۔ (۳) (کان کنی) عمودی نقب کے سرے کے آلات ۔ (۴) راس جہاز کا ساز و سامان ۔

Head hunt : (n) مہم جس کا مقصد دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار حاصل کرنا ہوتا ہے ۔

Head hunt : (v) (۱) دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار کاٹنا اور محفوظ رکھنا ۔ (۲) سیاسی حریفوں کا اثر یا مقام چھین لینا ۔

Head hunter : (n) دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار کاٹ کر جمع کرنے والا ۔

Head hunting : (n) دشمنوں کے سروں کو بطور یادگار کاٹنا اور محفوظ کرنا ۔

Head-kidney : (n) ابتدائی گردے کے تین حصوں میں سے اگلا حصہ ؛ پیش گردہ ۔

Head-lease : (n) (قانون) اجارہ جو براہ راست مالک مطلق سے ملے ۔

Head-lessee : (n) اجارہ دار جس کو مالک مطلق سے اجارہ براہ راست ملا ہو۔

Head-light/-lamp : (n) سربتی (موٹر وغیرہ کی) ؛ سامنے کی بتی۔

Head-line : (n) (۱) (بحری) وہ رسا جس سے بادبان کو مستول سے باندھتے ہیں۔ (۲) جھنڈے کے بالائی حصے میں سی ہوئی لکیر (مضبوطی کے لئے)۔ (۳) عنوان ؛ ضمنی عنوان ؛ پیشانی ؛ صفحہ کی پہلی سطر جس میں کتاب کا نام یا باب کا عنوان ہو۔ (٤) رسا جو بیل کی گردن میں بندھا ہوتا ہے۔

Head-line : (n) (۱) عنوان دینا یا قائم کرنا۔ (۲) مشتہر کرنا۔ (۳) (کسی کھیل میں) مرکزی اداکار ہونا۔

Head-liner : (n) (۱) سرخی لکھنے والا۔ (۲) جس کا نام سرخی میں واقع ہو ؛ اہم شخصیت۔

Head-louse : (n) جوں۔

Head-man/Headman/Head man : (n) (۱) سردار؛ چودھری؛ مکھیا۔ (۲) جلاد۔

Head Master/Head-master : (n) شیخ مدرسہ ؛ مدرسے کا مدرس اعلیٰ ؛ ہیڈ ماسٹر۔

Head mastership : (n) شیخ مدرسہ کا عہدہ ؛ صدر مدرس کا عہدہ۔

Head Mistress/Head-mistress : (n) اسکول کی مدرسہ اعلیٰ۔

Head-mistress-ship : (n) مدرسہ اعلیٰ کا عہدہ۔

Head-money : (n) (۱) رقم فی کس (جودی جائے یا وصول کی جائے)۔ (۲) وہ رقم جو فی قیدی یا فی غلام دی جائے۔ (۳) کسی قزاق کو پکڑنے یا مارنے کا صلہ۔

Head-netting : (n) تجارتی جہاز کے جنگلے میں لگی ہوئی آرائشی جالی۔

Head-note : (n) (۱) (قانون) فیصل شدہ مقدمے کی رپورٹ کے ابتدا میں لگا ہوا فیصلے کا خلاصہ۔ (۲) (موسیقی)

دوسرے اور تیسرے پٹے کا سُر۔

Head of account : (n) حساب۔

Head office : (n) صدر دفتر۔

Head of hair : (n) سر کے بال خصوصاً زیادہ گھنے بال۔

Head of the state : (n) سر مملکت ؛ سر براہ مملکت۔

Head of water : (n) سر آبہ۔

Head-on : (adv.) (۱) مستقیماً۔ (۲) مستقیم مخالفت میں۔

Head-on : (a) (۱) مستقیم۔ (۲) آمنے سامنے کا۔

Head-or-tail : (۱) چت یا پٹ۔ (۲) قابل فہم۔

To make head or tail of : سمجھنا۔

Head over ears : (adv.) بالکل ؛ گہرے طور پر۔

Head over heals : (adv.) الٹا ؛ قلابازی کھاتا ہوا۔

Head-page : (n) کتاب کا سرورق۔

Head-phone : (n) سر فون ؛ ٹیلیفون یا لاسلکی کا سننے کا آلہ جسے دونوں کانوں میں لٹکا لیا جاتا ہے۔

Head-piece : (n) (۱) خود ؛ آہنی کلاہ۔ (۲) ٹوپی۔ (۳) سر ؛ کھوپڑی۔ (٤) عقل ؛ فہم ؛ ذہن ؛ ذکاوت۔ (٥) عاقل ؛ ذہین ؛ ذکی۔ (٦) گردن باندھنے کا رسّا۔ (۷) (طباعت) کسی کتاب کے باب یا فصل وغیرہ کے آغاز میں (آرائشی) جدول یا بیل بوٹے وغیرہ۔

Head-plate : (n) (۱) سر تختی (توپ گاڑی)۔ (۲) زمین کے ڈھانچے کے پچھلے حصے کو مضبوط کرنے کی تختی۔

Head-pump : (n) (بحری) راس جہاز میں لگا چھوٹا سا پمپ جو جہاز کی صفائی میں کام آتا ہے۔

Head quarters : (v) (۱) صدر مقام بنانا ۔ (۲) صدر مقام میں رکھنا ۔

Head-quarters : (n) (فوجی اصطلاح) سپہ سالار یا امیر عساکر کی فرود گاہ (عام اصطلاح) فوجی مرکز ؛ پڑاؤ ؛ صدر مقام ۔

Head-race : (n) تیز بہاؤ جس سے پانی چکی تک آتا ہے ۔

Head-rail : (n) (۱) راس جہاز کا جنگلا ۔ (۲) چوکھٹ کا بالائی افقی حصہ ۔

Head-rent : (n) مالک مطلق کو دیا جانے والا مکان ۔

Head-rope : (n) (۱) رسے کا وہ حصہ جو بادبان کے بالائی کنارے میں سی دیا جاتا ہے ۔ (۲) جال کے سرے کا رسا ۔ (۳) گھوڑے کی گردن میں باندھنے کا رسا ۔

Head-sail : (n) اگلے مستول کا بادبان ۔

Head-sill : (n) (دروازے یا کھڑکی کی) چوکھٹ کا بالائی حصہ ۔

Head-space : (n) (۱) (بندوق) کھٹکے اور شگاف کا درمیانی حصہ ۔ (۲) پیپے ، بوتل وغیرہ کا وہ حصہ جو اس میں کوئی چیز بھر کر خالی چھوڑ دیا جاتا ہے ۔

Head-stall/Headstall : (n) سردوال ؛ مہری ۔

Head-start : (n) (۱) دوڑ وغیرہ میں دی گئی یا حاصل کی ہوئی ابتدائی برتری ۔ (۲) اچھا آغاز ۔

Head-timber : (n) (جہاز سازی) راس کے جنگلے کے چوکھٹے کو سہارا دینے والی عمودی شہتیر ۔

Head-tire : (n) دیکھو Head-dress

Head-tone : (n) دیکھو Head-note

Head up : (v) (۱) پیپے وغیرہ میں ڈھکن لگانا ۔ (۲) سرداری کرنا ۔ (۳) چوٹی پر ہونا ۔

Head-valve (n) بالائی صمام ۔

Head-voice : (n) ٹیپ ؛ اونچی آواز ؛ بلند آواز ؛ اونچا سُر ۔

Head-water/Head water : (n) (۱) (جمع) سر چشمہ ۔ (۲) آب بند میں وہ نشان جہاں تک پانی اٹھ سکتا ہے ۔

Head wind : (n) باد مخالف ۔

Head-word : (n) لفظ جو بطور سرخی استعمال ہو ۔

Head-work : (n) (۱) دماغی کام ؛ دماغی محنت ؛ دماغ سوزی ۔ (۲) محراب کے ذات کی آرائش ۔ (۳) آب بند ۔

Head-worker : (n) (۱) دماغ سوزی کرنے والا ۔ (۲) سماجی ایجنسی کا منتظم ۔

Head-yard : (n) اگلے مستول کی سہارے کی بلی ۔

Headache : (n) (۱) صداعی ؛ درد سر ۔ (۲) جنگلی خشخاش ۔

Headache-tree : (n) ایک قسم کی جھاڑی جس کی پتیوں سے درد سر کا علاج ہوتا تھا ۔

Headache-weed : (n) جزائر غرب الہند کی ایک جھاڑی ۔

Headachiness : (n) درد سری ۔

Headachy : (a) (۱) مبتلائے درد سر ۔ (۲) درد سر پیدا کرنے والا ؛ جس سے درد سر پیدا ہونے لگے ۔

Headband : (n) (۱) سر کا بندھن ۔ (۲) پتلون کا بندھن ۔ (۳) (جلد سازی) پٹی جو جلد کی اندرونی پشت پر چپکا دی جاتی ہے (٤) (تعمیرات) اندرون محراب ۔ (٥) (طباعت) لوہے کی پتلی دھجی جو مطبع کے استر کے سرے پر ہوتی ہے ۔

Headbander : (n) کتاب کی اندرونی پشت پر پٹی لگانے والا ۔

Headbanding : (n) دھجی لگانا ۔

Headborough : (n) (۱) میر ؛ میر محلہ ۔ (۲) پولیس کا سپاہی ۔

Headed : (a) (۱) سر والا (مخصوص قسم کا) - (۲) سر والا - (۳) سر شاخ والا - (٤) منہ والا (پھوڑا) - (٥) سرخی دار -

Header : (n) (۱) سر کاٹنے والا ؛ خصوصاً فصل کاٹنے والی مشین - (۲) سر پوش ساز ؛ پیپوں وغیرہ کے ڈھکن بنانے والا ؛ (۳) سر کے بل غوطہ مارنا - (٤) پتھر یا اینٹ جو دیوار سے (زاویہ قائمہ بناتی ہوئی) آگے کو نکلی ہوئی ہو - (٥) سر پر ضرب - (٦) کوئلے کی کان میں زمین دوز راستہ بنانے والا - (۷) مویشی اور بھیڑوں کی نگہبانی کرنے والا کتا - (۸) بڑی شاخ جس سے کچھ شاخیں نکلتی ہیں - (۹) بیگ کے منہ پر لگا ہوا کاغذ (مضبوطی کے لئے) -

Headfast : (n) (بحری) رسا جو جہاز کے اگلے سرے پر بندھا ہوتا ہے -

Headily : (adv.) عاجلانہ ؛ جلد بازی سے ؛ تند مزاجی سے -

Headiness : (n) عجلت پسندی ؛ جلد بازی ؛ تند مزاجی ؛ تند خوئی ؛ تیزی (شراب کی) -

Heading : (n) (۱) سرا بنانا ؛ نوک نکالنا - (۲) عنوان ؛ باب ؛ فصل - (۳) رہنمائی کرنا ؛ رہبری کرنا - (٤) سر ؛ سرا - (٥) وہ سامان جس سے پیپے کے ڈھکنے بنتے ہیں - (٦) زمین دوز راستہ (سرنگ بنانے کے لئے) - (۷) شراب وغیرہ کا جھاگ - (۸) پردے کی سلاخ کے اوپر نکلا ہوا پردے کا حصہ -

Heading-course : (n) اینٹ کا وہ سرا جو باہر کی طرف رہتا ہے -

Heading-joint : (n) تختوں کے جوڑ جو ان کے ریشوں سے زاویہ قائمہ بناتے ہیں -

Heading-machine : (n) (۱) خوشوں کو کاٹنے والی ایک قسم کی مشین - (۲) ڈھکن یا سر بنانے کی مشین -

Headland : (n) (۱) (جغرافیہ) راس - (۲) کھیت کے سرے کا وہ ٹکڑا جو بغیر جوتے چھوڑ دیا جاتا ہے -

Headless : (a) (۱) سر بریدہ ؛ بےسرا ؛ بےسر کا - (۲) بےسردار کا -

(۳) کاڑھ مغز -

Headlining : (n) موٹر کی (اندرونی) چھت کا استر -

Headlong/Headlongs : (adv.) (۱) سر کے بل ؛ سر آگے کی طرف (گرنے وغیرہ میں) - (۲) دفعتاً ؛ جھٹ پٹ ؛ فوراً ؛ آناً فاناً ؛ اندھا دھند؛ناعاقبت اندیشانہ -

Headlong : (a) (۱) (سر کے بل) نیچے گرنے والا - (۲) سر جھکائے ہوئے - (۳) عاجلانہ ؛ بے پروا ؛ بے سوچے سمجھے -

Headmost : (a) (۱) سب سے پہلا ؛ سب سے مقدم ؛ سب سے نمایاں - (۲) کسی خاص کمپنی کا سب سے اچھا جہاز - (۳) سب سے اونچا -

Headship : (n) سرداری ؛ برتری ؛ تفوق ؛ سیادت -

Headshrinker : (n) (۱) دشمن کا سرکاٹ کر اور سکھاکر بطور یادگار رکھنے والا - (۲) عام غیر شعوری یا تحت الشعور کی بیماری کا معالج -

Headsman : (n) (۱) جلاد ؛ پھانسی دینے والا - (۲) (کان کنی) مزدور جو کان میں کوئلہ ٹرام پر چڑھاتا ہے - (۳) وھیل مچھلی کا شکار کرنے والی کشتی کا کپتان یا افسر -

Headspoing : (n) منبع ؛ سر چشمہ -

Headstock : (n) گھومنے والے آلے یا مشین کی کرسی ؛ مشین کا وہ حصہ جس پر گھومنے والے پرزے ٹھہرے ہوتے ہیں -

Headstone/Head stone : (n) (۱) سنگ بنیاد ؛ کونہ پتھر - (۲) (مجازاً) بنیاد ؛ اساس - (۳) سنگ مزار ؛ لوح مزار ؛ قبر کے سرہانے کا پتھر -

Headstrong : (n) سرکش ؛ ضدی ؛ ہٹیلا ؛ خود رائے ؛ سرکشی کا (کام) -

Headstrongness : (n) خود رائی ؛ سرکشی ؛ ضد -

Heads up : (interj.) ہوشیار ! خبردار !

Heads up : (a) چوکنا ؛ ہوشیار ؛ حاضر دماغ ۔

Headward : (adv.) سرے کی طرف ۔

Headward : (a) سرے سے قریب ۔

Headway : (n) (۱) جہاز کی رفتار ۔ (۲) ترقی ؛ اقدام ۔ (۳) (تعمیرات) محراب وغیرہ کی بلندی ۔ (٤) (کان کنی) دو چوڑی متوازی سرنگوں کو ملانے والی پتلی سرنگ ۔ (٥) دو ایک ہی سمت جانے والی ٹرینوں کے درمیان زمانی وقفہ ۔

Heady : (a) (۱) عجلت پسند ؛ جلد باز ؛ تند مزاج ؛ مغلوب الغضب ۔ (۲) عاجلانہ ؛ ناعاقبت اندیشانہ ؛ تشدد آمیز ۔ (۳) (شراب وغیرہ) تیز ؛ نشہ آور ؛ چڑھ جانے والی ۔ (٤) بیدار مغز ۔

Heal : (v) (۱) بھلا چنگا کرنا ؛ اچھا کردینا ؛ شفا بخشنا ؛ (زخم کا) مندمل ہونا ؛ بھر جانا ؛ گھاؤ کا بھرنا ؛ زخم کا اچھا ہونا ۔ (۲) (مجازاً) زخم دل کو اچھا کرنا ؛ درد کی دوا کرنا ؛ پاک و صاف کرنا ۔ (۳) اچھا ہونا ؛ بھلا چنگا ہونا ۔

Heal : (v) چھپانا ۔

Heal-all : (n) (۱) اکسیر ؛ اکسیر اعظم ؛ کیمیائے صحت ؛ ہرمرض کی دوا ۔ (۲) بعض پودوں کو کہتے ہیں ۔

Healer : (n) زخم کو بھرنے والا ؛ درد کی دوا کرنے والا ۔

Healing : (n) کنٹھ مالا کے علاج کے لئے اشرفی کو چھونا ۔

Healing : (a) شفا دینے والا ؛ اندمال کرنے والا ۔

Healingly : (adv.) شفا دیتے ہوئے ۔

Health : (n) (۱) صحت ؛ تندرستی ۔ (۲) صحت کی حالت (اچھی یا بری) ۔ (۳) (مجازاً) نفسی یا روحانی صحت ۔ (٤) جام صحت ۔

Bill of health : صحت نامہ (جہاز کے مسافروں کا) ۔

Health : (a) (۱) صحت سے متعلق ۔ (۲) صحت بخش ۔

Health bulletin : (n) خبر نامۂ صحت ۔

Health centre : (n) (سماجیات) صحت گاہ ؛ مرکز صحت ۔

Health education : (n) تعلیم صحت ۔

Health-guard : (n) قرنطینہ کے قوانین کا نگراں ۔

Health insurance : (n) بیمۂ صحت ۔

Health officer : (n) افسر صحت ؛ محافظ صحت عامہ ؛ حفظ صحت کی ہدایات جاری کرنے والا ۔

Health resort : (n) صحت گاہ ؛ صحت افزا مقام ۔

Health-roll : (n) فہرست جس میں لوگوں (جیسے جہاز کے عملوں) کی صحت کی حالت کی نشان دہی ہو ۔

Health-visitor : (n) مشاہدہ صحت ۔

Healthful : (a) (۱) صحت بخش ؛ صحت افزا ۔ (۲) ممد اخلاق ؛ مہذب نفس ؛ روحانیت افزا ۔

Healthfully : (adv.) صحت بخشانہ ؛ صحت افزایانہ ۔

Healthfulness : (n) صحت بخشی ؛ صحت افزائی ۔

Healthily : (adv.) صحت بخشانہ ۔

Healthiness : (n) تندرست ہونا ؛ صحت بخشی ؛ مفید صحت ہونا ؛ ممد اخلاق یا مصلح روح ہونا ۔

Healthless : (a) (۱) بے صحت ؛ غیر صحت مند ۔ (۲) غیر صحت بخش ۔

Healthlessness : (n) غیر صحت مندی ؛ غیر صحت بخشی ۔

Healthsome : (a) صحت بخشی ؛ صحت افزا ۔

Healthsomely : (adv.) صحت بخشی سے ؛ بطور صحت بخش ۔

Healthsomeness : (n) صحت بخشی ؛ صحت افزائی ۔

Healthward : (a) روبہ صحت ۔

Healthy : (a) (۱) تندرست ؛ صحت مند ؛ صحیح المزاج صحیح الجسم ۔ (۲) (مجازاً) صحیح النفس ؛ نفسی یا روحانی امراض سے پاک ۔ (۳) مفید صحت ؛ صحت افزا ؛ صحت بخش ۔ (٤) محفوظ ۔ (٥) بڑی مقدار ۔

Heap : (n) (۱) انبار ؛ ڈھیر ؛ تودہ ؛ ڈھیری ۔ (۲) بہت بڑی تعداد یا مقدار ۔ (۳) مقابلہ کرنے والوں کی مجموعی تعداد ۔ (٤) (عام) موٹر گاڑی (خصوصاً پرانی دقیانوسی) ۔

All of a heap : (۱) مبہوت ۔ (۲) یکایک ۔

Fallacy of the heap : انبار میں کتنی چیزیں ہیں اس کو بیان کرنے کا مغالطہ ۔

To strike all of a heap : مفلوج کرنا ؛ مبہوت کرنا ۔

Heap : (n) (۱) (چیزوں کا) انبار لگانا ؛ ڈھیر کرنا ۔ (۲) (گاڑی یا شخص وغیرہ پر) لادنا ؛ بار کرنا ۔ (۳) بوچھار کرنا ؛ بھرمار کرنا (گالیوں وغیرہ کی) ۔ (٤) جمع کرنا ۔

Heap-cloud : (n) دل بادل ؛ تودہ ابر ۔

Heap-flood : (n) طغیانی سمندر ۔

Heaped measure : (n) لبالب پیمانہ ۔

Heaper : (n) انبار لگانے والا ؛ جمع کرنے والا ۔

Heapy : (a) تودوں سے بھرا ہوا ۔

Hear : (v) (۱) سننا ۔ (۲) غور سے یا توجہ سے سننا ؛ (کسی کی بات) سننا ؛ گفتگو کا موقع دینا ۔ (۳) (مقدمہ یا دعویٰ کی) سماعت کرنا ۔ (٤) قبول کرنا (دعا) ۔ (٥) معلوم ہونا ؛ اطلاع ملنا ؛ واقفیت ہونا (کسی کے متعلق) ؛ ذکر سننا ؛ چرچا سننا ؛ اطاعت کرنا ۔ (۷) ڈانٹ سننا ؛ سزا پانا ۔

To hear of it : جواب دہی کے لئے بلایا جانا ۔

Hearable : (a) شنیدنی ؛ لائق سماعت ؛ سننے کے لائق ۔

Hearer : (n) (۱) سامع ؛ شنوا ؛ سننے والا ؛ پیرو ۔ (۲) (کلیسا) وہ جس کو بائبل پڑھ کر سنائی جاتی تھی مگر گرجا میں عبادت کی اجازت نہ تھی ۔

Hear! Hear : واہ واہ ! (سامعین کو کسی خاص قول کی طرف متوجہ کرنے کے لئے) ۔

Hearing : (n) (۱) سننا ؛ شنوائی ؛ سماعت ۔ (۲) قوت سامعہ ۔ (۳) سنی ہوئی بات ؛ افواہ ؛ خبر ۔

In one's hearing/Within hearing : سماعت کے اندر ؛ اتنی دور کہ سنا جائے ۔

Out of hearing : سماعت کے باہر ؛ اتنی دور کہ سنا نہ جائے ۔

To come to one's hearing : کان تک پہنچنا ؛ سماعت میں آنا ۔

To give one a fair hearing : غیر جانب داری یا انصاف سے بات سننا ۔

Visual hearing : (نفسیات) بصری سماعت ۔

Hearken : (v) دیکھو Harken

Hearkener/Harkener : (n) دھیان دینے والا ؛ توجہ سے سننے والا ۔

Hearsay : (n) افواہ ؛ سنی سنائی بات ؛ سماعی بات ۔

Hearsay : (a) سنی سنائی ؛ سماعی ۔

Hearsay evidence : (n) سنی سنائی ؛ شہادت ۔

Hearse : (n) (۱) وہ گاڑی جس میں مردے کو قبرستان تک لے جاتے ہیں ، ارابہ ؛ تابوت گاڑی ۔ (۲) تابوت کا چوبی ڈھانچہ جس پر چادر تانی جاتی ہے (اور

کبھی کبھی موم بتیاں بھی لگادیتے ھیں)۔

Hearse : (v) (۱) تابوت میں رکھنا ؛ دفن کرنا ۔ (۲) ارابہ میں لے جانا ۔ (۳) بند کرنا ۔

Hearse-cloth : (n) تابوت کو ڈھانکنے کا سیاہ کپڑا ۔

Hearse-like : (a) ماتمی ؛ سوگواری ۔

Hearsed : (a) تابوت میں رکھا ہوا ۔

Hearst : (n) مادہ آھو (خصوصاً جو دوسرے یا تیسرے سال میں ہو)۔

Heart : (n) (۱) قلب؛ دل ۔ (۲) سینہ؛ چھاتی ۔ (۳) دماغ؛ نفس ؛ ذہن ۔ (٤) روح ۔ (٥) جذبات ؛ احساس ؛ دقت قلب ۔ (٦) جرأت ؛ ہمت ؛ جگر ؛ گردہ ؛ زہرہ پتا ۔ (۷) لخت جگر ؛ آرام جاں ؛ راحت دل ؛ نور بصر ۔ (۸) (بحری) باہمت یا جانباز رفیق ۔ (۹) وسط ؛ درمیانی یا بیچ کا۔ حصہ خصوصاً درخت کا ۔ (۱۰) لب لباب ؛ نچوڑ ؛ مغز ۔ (۱۱) (زمین) شادابی ؛ سرسبزی ؛ زرخیزی ۔ (۱۲) دل کی شکل کی کوئی شے ۔ (۱۳) تاش میں پان کی بازی یا رنگ ؛ (١٤) مریض دل ۔ (١٥) ضمیر ۔ (١٦) شخص ۔

A heart : دل سے ؛ باطن ؛ دراصل ؛ درحقیقت ۔

A heart and a heart : دورنگی ؛ منافقت ۔

Break the heart of : (ہجوم غم کی وجہ سے) دل شکستہ کرنا ؛ کمر توڑ دینا ۔

By heart : زبانی ؛ ازبر ۔

Cry one's heart out : رو رو کر برا حال کرنا ۔

Eat one's heart out : (رنج و غم کی وجہ سے) گھلنا ؛ گھن لگ جانا ۔

Find in one's heart : دل چاہنا ؛ گوارا ہونا ۔

From one's heart : تہ دل سے ؛ خلوص سے ؛ صداقت سے ۔

Have at heart : بہت دلچسپی ہونا ؛ دل سے لگی ہونا ۔

In heart : (۱) خوش ؛ ہشاش بشاش ؛ شکستہ خاطر ۔

In one's heart : دل ہی دل میں ؛ مخفی طور پر ؛ پوشیدہ طور پر ۔

In one's heart of hearts : دل میں ؛ قلب کی گہرائی میں ۔

Lay to heart : سنجیدگی سے غور کرنا ۔

Near, nearest one's heart : محبوب ترین ؛ دل سے عزیز ؛ بہت پیارا ۔

One's heart is in its right place : اس میں بجا ہمدردی ھے ۔

One's heart sinks in one's shoes : نہایت خوف زدہ یا افسردہ ۔

Out of heart : (۱) پژمردہ ؛ افسردہ ؛ دلگیر ۔ (۲) بری حالت میں ۔

Take heart of grace : ہمت بندھنا ؛ دل بڑھنا ؛ حوصلہ ہونا ۔

Take to heart : صدمہ ہونا ؛ متاثر ہونا ۔

To do one's heart good : (کسی بات سے) بہت خوش ہوجانا ؛ باغ باغ ہوجانا ۔

To give, lose one's heart to : کسی کو دل دینا ؛ عاشق ہونا ۔

To have, obtain, gain a person's heart : دل موہ لینا ۔

To have one's heart in, put one's heart into : دل لگا کر کوشش کرنا ۔

To have one's heart in one's mouth : دل منہ میں آنا (مجازاً) سہم جانا ؛ بکا بکا رہ جانا ۔

To have the heart, take heart : ہمت باندھنا ؛ جرأت ۔

To lose heart : ہمت ہارنا ۔

To pluck up, gather, keep (up) heart : ہمت باندھنا ؛ جرأت کرنا ۔

To wear one's heart upon one's sleeve : بھڑبھڑیا ہونا ؛ دل کی بات سبھوں سے کہتے پھرنا ۔

With a heart and a half : خوشی سے ۔

With all one's heart/With one's whole heart : بہت خوشی سے ؛ بہت شوق سے ؛ خلوص سے ۔

With half a heart : بے دلی سے ۔

Heart : (v) (۱) ہمت بڑھانا ؛ ہمت افزائی کرنا ۔ (۲) متاثر ہونا ۔ (۳) اینٹوں کے درمیان خالی جگہوں کو کوڑا کرکٹ سے بھرنا ۔ (٤) گٹھا ہوا ہونا (کرم کلہ وغیرہ کا) ۔

Heart-ache : (n) (۱) درد دل ؛ وجع القلب ۔ (۲) غم و غصہ ؛ روحانی کرب ۔

Heart and hand : (adv.) تپاک سے ؛ جوش و خروش سے ؛ گرم جوشی سے ۔

Heart and soul : (adv.) دل و جان سے؛ تن من دھن سے؛ انتہائی جوش اور سر گرمی سے ۔

Heart attack : (n) قلب کا دورہ ۔

Heart-balm : (n) شادی کے وعدے کو توڑنے یا خلاف ورزی کرنے کا معاوضہ ۔

Heart-beat : (n) (۱) حرکت قلب ؛ دل کی دھڑکن ۔ (۲) (مجازاً) جذبہ ۔

Heart-block : (n) (دل میں) خون کی آمد و رفت میں رکاوٹ ؛ سکوت قلب ۔

Heart-blood/Heart's-blood : (n) (۱) خونِ دل ؛ وہ خون جس پر زندگی کا مدار ہے ۔ (۲) (مجازاً) سرمایۂ حیات ؛ روحِ رواں ؛ گہرا احساس ، جان سے زیادہ عزیز (شے) ۔

Heart-bond : (n) (۱) سگائی ؛ منگنی ۔ (۲) (تعمیرات) ایک قسم کی جوڑائی ۔

Heart-break : (n) روح فرسا مصیبت ؛ جانگزا الم ؛ روحانی صدمہ ۔

Heart-breaking : (a) سوہان روح ؛ روح فرسا ؛ جانگزا ۔

Heart-breakingly : (adv.) روح فرسا طور پر ۔

Heart-broken/-broke : (n) شکستہ دل ؛ دل ریش ؛ درد رسیدہ ؛ خستہ جگر ؛ دلگیر ؛ دکھی ؛ غم کا مارا ؛ غمزدہ ۔

Heart-brokenly : (adv.) شکستہ دلی سے خستہ جگری سے ۔

Heart-brokenness : (n) شکستہ دلی ؛ خستہ جگری ۔

Heart-burn : (n) التہاب قلب ؛ وجع القلب ؛ سوزش جگر ۔

Heart-burning : (n) (۱) رقابت ؛ جلن ، رشک ۔ (۲) (جمع) شکوے ۔

Heart-burning : (a) دل جلانے والا ؛ دل سوز ۔

Heart-cam : (n) ایک قسم کا کیم ؛ پہیئے کا نکلا ہوا حصہ دندانے دار ہو یا بے دندانہ جس سے دائری حرکت کو دوسری حرکت میں منتقل کرسکیں ۔

Heart-cherry : (n) ایک قسم کا شاہ دانہ جس کا پھل دل کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Heart-clot : (n) خون کا تُھکّا جو مرنے کے بعد دل میں بن جاتا ہے ۔

Heart-clover : (n) نَفَل کی ایک قسم ۔

Heart-cockle : (n) ایک قسم کا دوصمامی صدف ۔

Heart-disease : (n) دل کی بیماری ۔

Heart-failure : (n) (۱) سکتہ قلبی ؛ حرکت دل کا بند ہونا ۔ (۲) بے ہوشی کا اچانک احساس ۔

Heart-felt : (a) مخلصانہ ؛ سچا ؛ دلی ؛ قلبی (جذبہ وغیرہ) ۔

Heart-moth : (n) ایک قسم کا پتنگا ۔

Heart motion : (n) کیم (Cam) سے پیدا کی ہوئی حرکت ۔

Heart of grace : (n) ہمت ؛ جرأت ۔

Heart of oak : (n) جیوٹ ؛ جری ؛ بہادر آدمی ۔

Heart-piercing : (a) (۱) (دل میں) سرایت کرنے والا ۔ (۲) (مجازاً) مؤثر ۔

Heart-piercingly : (adv.) سرایت کرتے ہوئے ؛ مؤثر طور پر ۔

Heart-quake/-qualm : (n) (۱) اختلاج قلب ۔ (۲) (مجازاً) اچانک خوف اور شدید خوف یا خوشی وغیرہ ۔

Heart-rending : (a) دل خراش ؛ جگر خراش ؛ جگر گداز ؛ درد ناک ۔

Heart-rendingly : (adv.) دل خراشی سے ؛ درد ناک طور پر ۔

Heart-sac : (n) غلاف قلب ؛ پردۂ دل ۔

Heart-searching : (n) دل ٹٹولنا ۔

Heart-searching : (a) دل ٹٹولنے والا ۔

Heart-shake : (n) شگاف جو درخت کے بیچ میں ہو ۔

Heart-shaped : (a) قلب نما ؛ دل کی شکل کا ۔

Heart-shell : (n) دیکھو Heart-cockle

Heart-sick : (n) (۱) افسردہ خاطر ؛ دل گیر ؛ اداس ؛ غم گین ؛ ملول ؛ محزوں ۔

Heart-sickness : (n) اداسی ؛ غم گینی ؛ دل گیری ۔

Heart-sore : (n) غم ؛ غصہ ؛ ملال ۔

Heart-sore : (a) مغموم بے حد ملول ؛ دل ریش ؛ خستہ جگر ۔

Heart-strand : (n) رسے کے بیچ کی لڑی ۔

Heart-strings : (n) (۱) دل ؛ قلب ؛ رگِ جاں ۔ (۲) دلی محبت ؛ قلبی الفت ۔

Heart-stroke : (n) (۱) دل کا سکڑنا ۔ (۲) درد قلب ؛ وجع صدر ۔

Heart-struck : (a) ذہنی کرب میں مبتلا ۔

Heart-to-heart : (a) مخلصانہ ۔

Heart-trace : (n) قلب نگار کی تحریر ۔

Heart-urchine : (n) بحری خار پشت جس کی شکل قلب نما ہوتی ہے ۔

Heart-warming : (n) خوش کن ؛ خوش آواز ۔

Heart-wheel : (n) دیکھو Heart-cam

Heart-whole : (a) (۱) پردل ؛ جو ہمت نہ ہارے ۔ (۲) قید محبت سے آزاد ۔ (۳) مخلص ؛ پرخلوص ؛ بے ریا ۔

Heart-wholeness : (n) قید محبت سے آزادی ۔

Heart-wises : (adv.) دل کی طرح ۔

Heart-wood : (n) پکی لکڑی ؛ میان چوب ۔

Hearted : (a) (۱) دل کی شکل کا ؛ قلب نما ۔ (۲) دل میں بیٹھی ہوئی ۔

Hearten : (v) (۱) ہمت افزائی کرنا ؛ دل بڑھانا ؛ ہمت بندھانا ۔ (۲) حوصلہ بڑھنا ؛ دل بڑھنا ۔

Heartener : (n) ہمت افزائی کرنے والا ۔

Heartful : (a) زندہ دل ۔

Heartfully : (adv.) زندہ دلی سے ؛ خلوص سے ؛ دل سے ۔

Heartfulness : (n) زندہ دلی ؛ خلوص ۔

Hearth : (n) (۱) آتش دان یا چولہے کا فرش ۔ (۲) گھر بار ؛ بال بچے ۔ (۳) لوہے کا آتش دان یا اس کے سامنے کی جگہ ۔ (٤) دستی آتش دان ۔ (٥) مرکز ۔

Hearth and home : (n) گھر بار ۔

Hearth-book : (n) آتشدانوں کی فہرست بغرض محصول ۔

Hearth-cinder : (n) دھات کا میل ۔

Hearth-cricket : (n) جھینگر ۔

Hearth-fly : (n) (مچھلی مارنے کا) مصنوعی چارہ ۔

Hearth-money/-tare : (n) آتش دان کا محصول ۔

Hearth-penny : (n) وہ رقم جو پوپ کو دی جاتی تھی ۔

Hearth-rug : (n) آتش دان کے پاس سامنے رکھنے کی دری یا قالین کا ٹکڑا ۔

Hearth-stead : (n) (۱) آتش دان کی جگہ ۔ (۲) گھر ۔

Hearthstone : (n) (۱) سنگ آتش دان ؛ چولہے کا پتھر ۔ (۲) چولہے کی استر کاری ۔

Hearthstone : (v) چولہے کی استر کاری کرنا ۔

Heartily : (n) (۱) خوشی سے؛ شوق سے؛ تپاک سے؛ بہ دل و جان ۔ (۲) جی کھول کر ؛ پیٹ بھر کر ۔ (۳) بہت زیادہ ؛ اچھی طرح ۔

Heartiness : (n) ملنساری ؛ خوش خلقی؛ خوش مزاجی ؛ خلوص ؛ بے ریائی ؛ صدق دلی ؛ تنو مندی ؛ توانائی ۔

Heartless : (a) (۱) بے دل ۔ (۲) بے حس ؛ بے احساس ؛ سنگ دل ؛ سخت قلب ؛ بے رحم ؛ کٹر ؛ کٹھور ؛ بیدرد ؛ ظالم ۔ (۳) نباتیات) بے تخم دان ۔ (٤) زمین) بنجر ۔ (٥) (کھانا وغیرہ) بے تغذیہ ۔

Heartlessly : (adv.) سنگ دلانہ ؛ بے رحمانہ ؛ کٹرپن سے ؛ بے دردی سے؛ ظالمانہ ۔

Heartlessness : (n) سنگ دلی ؛ بے رحمی ؛ بے دردی ؛ کٹرپن ۔

Heartlet : (n) چھوٹا بیج دان ؛ مرکزہ ۔

Heartlike : (a) قلب نما ۔

Heartlike : (adv.) قلب کی طرح ۔

Heartsease/Heart's-ease : (n) (۱) سکون قلب ۔ (۲) گلِ دل آرام ؛ بنفشہ فرنگی ۔

Heartsome : (a) (۱) ہمت بڑھانے والا ؛ ہمت افزا ۔ (۲) خوش و خرم ۔

Heartsomely : (adv.) ہمت افزائی کے ساتھ ؛ خوش و خرم ہوکر ۔

Heartwort : (n) زراوند ؛ ایک دوا کا نام ۔

Hearty : (a) (۱) خوش خلق ؛ محبت والا ؛ ملنسار ؛ ہنس مکھ ؛ خوش مزاج ۔ (۲) بے ریا ؛ پرخلوص ؛ سچا ؛ مخلصانہ ؛ دلی ؛ قلبی ۔ (۳) ہٹا کٹا ؛ چاق وچوبند ؛ توانا ؛ تنو مند ۔ (٤) (کھانا) (جو) پیٹ بھرکر یا سیر ہوکر (کھایا جائے) ؛ کافی ؛ وافر ۔ (٥) میان چوب والی ۔ (٦) (زمین) زرخیز ۔ (۷) صحت افزا ؛ مقوی ۔

Hearty : (adv.) دیکھو Heartily

Hearty : (n) (بحری) بہادر شخص ؛ ملاح ؛ مانجھی ۔

Heat : (n) (۱) گرمی ؛ حرارت ؛ حدت ؛ تپش ؛ تمازت ۔ (۲) (طبیعیات) حرارت ۔ (۳) موسم گرما ؛ گرمی کا موسم ۔ (٤) احتراق خون ؛ حدت خون ۔ (٥) (ذائقے وغیرہ کی) تیزی ۔ (٦) ایک ہلا ؛ ایک کوشش ۔ (۷) (جمع) کھیلوں کی ابتدائی مقابلے (فائنل یا آخری مقابلے سے پہلے) ۔

(۸) اشتعال ؛ جوش ؛ غصہ ؛ تاؤ ۔ (۹) (مناظرہ و مباحثہ) گرما گرمی ۔ (۱۰) شہوت ؛ مستی (جانوروں کی) ۔ (۱۱) گرمی دانے ۔ (۱۲) (دھات وغیرہ کو) ایک بار گرمانا ۔

Atomic heat : جوہری حرارت ۔

Blood heat/Natural heat/Vital heat : حرارت عزیزی ۔

Latent heat : مخفی حرارت ۔

Molecular heat : سالمی حرارت ۔

Prickly heat : گرمی دانے ۔

Radiant heat : اشعاعی حرارت ۔

Specific heat : حرارت مخصوصہ ؛ نوعی حرارت ۔

Heat : (v) (۱) گرم کرنا ؛ گرم ہونا ؛ جوش دینا ؛ تپانا ؛ تپنا ؛ تاؤ دینا ؛ تاؤ کھانا ۔ (۲) خون کا گرم کرنا ؛ حدت پیدا کرنا ؛ احتراق پیدا کرنا ۔ (۳) بھڑکنا ؛ بھڑکانا ؛ مشتعل کرنا ؛ مشتعل ہونا ؛ جوش پیدا کرنا ؛ جوش میں آنا ۔

Heat-apoplexy/-asphyxia : (n) سکتۂ حرارت ؛ لُو ۔

Heat-drop : (n) (۱) (جمع) گرمی کے دنوں میں بارش کی چند چھینٹیں ۔ (۲) پسینہ ۔

Heat-engine : (n) وہ انجن جو حرارت کی طاقت سے چلتا ہو ۔

Heat-factor : (n) (طبیعیات) نار کارگی ۔

Heat-spectrum : (n) حرارتی شعاعوں کا طیف ؛ مرئی یا غیر مرئی طیف ۔

Heat-spot : (n) (۱) (چہرے کے) داغ ؛ جھائیں ، چتی ۔ (۲) جلد یا جسم کے وہ مقامات جس سے گرمی کا احساس ہو ۔

Heat-stroke : (n) لُو ۔

Heat-unit : (n) حرارتی اکائی ۔

Heat-wave : (n) لُو ؛ شدید گرمی (کرۂ ہوا کی) جو ایک خطے سے دوسرے خطے میں منتقل ہوتی رہتی ہے ؛ گرمی کی لہر ۔

Heatedly : (adv.) (۱) گرم ہوکر ؛ تپتا ہوا ؛ مشتعل ہوکر ؛ تیزی یا جوش سے ؛ گرما گرمی سے ۔

Heater : (n) (۱) گرم کرنے والا ۔ (۲) گرم کرنے کا آلہ ؛ گرمانہ ۔ (۳) گرم کرنے کا ظرف ۔

Heater-shield : (n) گرمانہ نما ڈھال ۔

Heath : (n) (۱) بیہڑ ؛ وسیع میدان جس میں جھاڑیاں اور چھوٹے گھنے درخت ہوں ؛ خلنج ؛ اریقی ۔ (۲) جھاڑیاں (مختلف قسم کی) خصوصاً اریکا قسم کی جھاڑیاں ۔ (۳) بعض قسم کے پروانے کا نام ۔

Heath-ale/-beer : (n) بیہڑ یا خلنج کے پھولوں سے بنی ہوئی شراب ۔

Heath-bell : (n) خلنج کے گھنٹی نما پھول ۔

Heath-berry : (n) جھڑ بیری اور دوسری قسم کی بیریاں ۔

Heath-bird : (n) بھٹ تیتر ۔

Heath-cock : (n) نربھٹ تیتر ۔

Heath-cropper : (n) خلنج زار میں چرنے والا ٹٹو یا بھیڑ ؛ خلنج زار میں رہنے والا ۔

Heath-fern : (n) ایک قسم کا سرخس ۔

Heath-fowl : (n) دیکھو Heath-bird

Heath-game : (n) بھٹ تیتر ۔

Heath-grass : (n) ایک قسم کی یورپی سدا بہار گھاس ۔

Heath-hen : (n) مادہ بھٹ تیتر ۔

Heath-pea : (n) ایک پھلی دار پودا ۔

Heath-tax : (n) New market کے گھڑ دوڑ کے میدان کی مرمت کا محصول ۔

Heath-throstle/-thrush : (n) ایک قسم کی کل چڑی ۔

Heathen : (a) (۱) غیر اہل کتاب ؛ کافر ؛ ملحد ؛ مشرک ۔ (۲) کافر اور ان کے مذہب اور اصول سے متعلق ۔

Heathen : (n) غیر اہل کتاب ؛ کافر ؛ ملحد ؛ مشرک ۔

Heathendom : (n) (۱) الحاد ؛ شرک ؛ غیر اہل کتاب ہونا ۔ (۲) مملکت کفر ؛ دینائے غیر اہل کتاب ۔

Heathenesse : (n) دیکھو Heathendom

Heathenish : (a) کافرانہ ؛ مشرکانہ ؛ ملحدانہ ؛ وحشیانہ ۔

Heathenishly : (adv.) مشرکوں کی طرح ؛ وحشیوں کی طرح ۔

Heathenishness : (n) الحاد ؛ شرک ۔

Heathenism : (n) (۱) غیر اہل کتاب ہونا ؛ الحاد شرک ۔ (۲) غیراہل کتاب کے لوگ ؛ جماعت مشرکین ۔

Heathenize : (v) مشرک ، کافر، ملحد بنانا یا بننا ۔

Heathenly : (adv.) مشرک کی طرح ؛ وحشی کی طرح ۔

Heathenness : (n) دیکھو Heathendom

Heathenry : (n) الحاد ؛ شرک ۔

Heather : (n) اریقی ، خلنج ، اریکا قسم کی جھاڑیاں ۔

To set the heather on fire : شور و غوغا کرنا ۔

To take to the heather : قزاق بن جانا ۔

Heather-bell : (n) خلنج کے پھول ۔

Heather-bleater : (n) چہا ؛ نوک دراز ۔

Heather-cat : (n) (۱) جنگلی بلی ۔ (۲) خلنج زار میں رہنے والا؛ آوارہ ۔

Heather-grass : (n) دیکھو Heath-grass

Heather-owl : (n) چھوٹے کانوں والا اُلّو ۔

Heathery : (a) خلنج دار ؛ خلنج کاسا ؛ جہاں خلنج کثرت سے ہوں ۔

Heathey : (a) خلنج زار ؛ خلنج سا ۔

Heating : (n) حرارت ؛ تپش ۔

Heating : (a) حرارتی ؛ گرم کرنے والا ۔

Heatingly : (adv.) گرم کرتے ہوئے ۔

Heauto/-Heaut -: جز و ترکیبی بہ معنی "خود کار" ۔

Heautomorphism : (n) اپنی خصوصیتوں کو دوسروں پر منطبق کرنا ۔

Heave : (v) (۱) اٹھانا (بھاری چیز کو) ۔ (۲) (زمین کے پرت یا کان کی دراڑ کا) دوسرے (پرت یا دراڑ) کو ہٹاکر اس کی جگہ لینا ۔ (۳) (آہ سرد) کھینچنا ؛ (ٹھنڈے سانس) بھرنا ۔ (٤) (جہاز رانی اور روز مرہ) پھینکنا ۔ (٥) (جہاز رانی) رسے سے کھینچنا ؛ کھینچنے کی کوشش کرنا ؛ زور لگانا ۔ (٦) اٹھنا ؛ بلند ہونا ؛ اونچا ہونا ؛ پھولنا ۔ (۷) لہریں لینا ؛ اٹھنا اور گرنا ۔ (۸) ہانپنا ؛ دم چڑھنا ؛ سانس پھولنا ۔ (۹) قے کے لئے منہ کھولنا ؛ اُبکائی آنا ۔

To heave and set : لہریں لینا ؛ اٹھنا اور گرنا ۔

To heave a-peak : جہاز کو ایسی حالت میں لانا کہ لنگر کی زنجیر سیدھی لٹکتی رہے ۔

To heave in sight : نمودار ہونا؛ دکھائی دینا؛ نظر آنا؛ سامنے ہونا ؛ ظاہر ہونا ؛ پیش ہونا ۔

To heave in stays : راس جہاز کو ہوا کے رخ پر لانا ۔

(۵) اپنے آپ کو مبارک باد دینا یا شاباشی دینا ؛ اپنی پیٹھ ٹھونکنا ۔ (٦) (ساحل کے) قریب رہنا ؛ کنارے کے پاس پاس رہنا (کشتی یا جہاز کا) ۔

To hug ones chain : غلامی میں خوش رہنا ۔

Huge/Hugeous : (a) [ME. 'huge, hoge, howge'.] (۱) بہت بڑا ؛ بہت وسیع ؛ بہت ضخیم ۔ (۲) حد سے زیادہ بڑا ؛ بڑا بھاری ؛ بڑا زبردست ؛ پہاڑ کا پہاڑ ۔ (۳) (غیر مادی چیزوں کے لئے) عظیم الشان ، مہتمم بالشان ؛ بلند ۔

Hugely/Hugeously : (adv.) بےحد ؛ حد سے زیادہ ؛ نہایت ۔

Hugeness/Hugeousness : (n) عظمت ؛ بڑائی ؛ وسعت ؛ بلندی ؛ ضخامت ؛ جسامت ۔

Hugger : (n) گرم جوشی سے معانقہ کرنے والا ؛ بغل گیر ہونے والا ۔

Hugger-mugger : (n) (۱) رازداری ؛ بات چھپانا ۔ (۲) ابتری ؛ افراتفری ۔

Hugger-mugger : (a) مخفی ؛ پوشیدہ ؛ خفیہ ؛ چھپا ہوا ۔

Hugger-mugger : (adv.) (۱) مخفی طور پر؛ چپ چاپ ؛ پوشیدہ طور ۔ (۲) ابتری میں ؛ افراتفری میں ۔

Hugger-mugger : (v) (۱) چھپانا؛ مخفی کرنا ؛ پوشیدہ کرنا ؛ (معاملہ کو) دبادینا ؛ چھپا ڈالنا ۔ (۲) (کوئی کام) پوشیدہ طور پر اور گڑبڑ یا بےترتیبی سے کرنا ۔

Huggery : (n) شوق و محبت کا اظہار ۔

Huggle : (v) دیکھو Hug

Huguenot : (n) [Fr. 'huguenot'.] فرانسیسی پروٹسٹنٹ عیسائی (سولھویں اور سترھویں صدی کا) ۔

Huguenot : (a) فرانسیسی پروٹسٹنٹ عیسائی سے متعلق ۔

Huguenotism : (n) فرانسیسی پروٹسٹنٹ کے مذہبی عقائد ؛ کالونیت ۔

Huh : (interj.) [Origin unkn.] دبے ہوئے جذبات کے اظہار کا کلمہ ؛ فجائیہ ۔

Huia/Hui : (n) [Native Maori] نیوزی لینڈ کا ایک پرند ۔

Huitain : (n) [Fr. 'huit'] آٹھ سطروں کا بند ۔

Hulk : (n) [Late OE. 'hulc'.] (۱) بڑا اور بھدا جہاز ؛ بے ڈول جہاز ۔ (۲) پرانے یا بیکار جہاز کا ڈھانچا (جو گودام وغیرہ کے طور پر استعمال ہوتا ہے) ۔ (۳) جہازوں کا ڈھانچا جو قید خانے کے طور پر استعمال ہوتا تھا ۔ (٤) عظیم الجثہ شخص یا مجموعہ ۔

Hulk : (v) (۱) پیٹ چاک کرنا ۔ (۲) (کان کنی) رگ معدن کے نرم حصوں کو نکالنا ۔

Hulk : (v) (۱) (ملاحوں وغیرہ کو) جہاز کے ڈھانچے میں عارضی طور پر ٹھہرانا ۔ (۲) بےڈول طریقے سے حرکت کرنا ؛ آہستہ چلنا ۔ (۳) بڑا نظر آنا ؛ بڑا دکھائی دینا ۔

Hulking : (a) (۱) عظیم الجثہ ؛ جسیم ؛ قدآور ؛ بھاری ۔ (۲) بھدا ؛ بدقوار ؛ بدقطع ؛ بھونڈا ؛ بے ڈول ۔

Hulky : (a) دیکھو Hulking

Hull : (n) [Late OE. 'hulu'.] (۱) چھلکا (مٹر وغیرہ کی پھلیوں کا) ۔ (۲) (مجازاً) غلاف ؛ خول ۔ (۳) (جمع) کپڑا ؛ لباس ۔ (٤) کارتوس ۔

Hull : (n) (جہاز کا) ڈھانچا ؛ ڈھیر ؛ جسم جہاز ۔

To lie at hull : خالی جسم جہاز کا تیرنا ۔

Hull : (v) جسم جہاز پر گولے مارنا ؛ جہاز پر گولہ باری کرنا ۔

Hull : (v) چھلینا ؛ غلاف یا چھلکے اتارنا ؛ خول اتارنا ۔

Hull down : (adv.) اتنی دور کہ جسم نظر نہ آئے (جہاز کا) ۔

Hullabaloo : (n) شور ؛ غوغا ؛ چیخ پکار ؛ غل غپاڑا ؛ گوہار ۔

Hulled : (n) (۱) خاص قسم کا جسم رکھنے والا (جہاز)۔
(۲) خاص قسم کا چھلکا رکھنے والا۔

Hulled : (a) بے چھلکا۔

Huller : (n) چھلکا نکالنے کی مشین۔

Hullo/Hulloa : (interj.) (متوجہ کرنے کے لئے یا اظہار تعجب وغیرہ کے لئے) اخاہ ! ہائیں ! ارے ! (ٹیلیفون پر) ہلو ! کون ! کیاہے !

Hulloist : مادے کو خدا ماننے والا۔

Hullotheism : (n) عقیدہ' الوہیّت مادہ ؛ مادہ پرستی۔

Hum : (n) [ME. 'hummen'.] (۱) (ہچکچاہٹ اور حیص بیص میں) کھنکھار ؛ ایں ایں (کی آواز)۔ (۲) گنگناہٹ ؛ بھنبھناہٹ ؛ غنغناہٹ۔ (۳) شور تحسین ؛ تعجب کی آواز۔

Hum : (n) دھوکا ؛ فریب ؛ دم ؛ جُل ؛ جھانسا ؛ تصنع۔

Hum : (v) (۱) شہد کی مکھیوں کا بھنبھنانا۔ (۲) (چرخے کا) چرخ چوں کرنا ؛ غنغناہٹ کی آواز نکالنا۔ (۳) (ہچکچاہٹ یا حیص بیص میں) کھنکھارنا ؛ گلا صاف کرنا ؛ ایں ایں کرنا۔ (٤) گنگنانا ؛ ہونٹ بند رکھتے ہوئے گانا۔ (٥) (روز مرّہ) حرکت پیدا کرنا ؛ چہل پہل ہونا۔

To make things hum : سرگرم رکھنا۔

Hum : (v) دھوکا دینا ؛ دم دینا۔

Hum : (v) [Origin unkn.] ناگوار بو ہونا۔

Hum : (n) ناگوار بو۔

Hum : (interj.) کلمہ' فجائیہ جو حیص بیص کی حالت یا ناراضگی و بیزاری کو ظاہر کرے۔

Human : (a) [ME. 'hummain(e)'.] (۱) انسان کا؛ انسان سے متعلق؛ انسانی۔ (۲) بشری ؛ انسانی (بخلاف ربانی)۔ (۳) (علم النجوم) ان نجوم سے متعلق جن کی شکلیں مرد یا عورت کی سی ہوتی ہیں۔ (٤) دنیوی ؛ دنیاوی۔ (٥) انسان صفت ؛ بھلا آدمی۔ (٦) غیر مستقل ؛ ڈانوا ڈول۔

Human : (n) انسان ؛ بشر ؛ آدم ؛ آدم زاد۔

The human : نوع انسان۔

Humane : (n) (۱) کریم النفس ؛ نرم دل ؛ شفیق ؛ ہمدرد ؛ خدا ترس۔(۲) تہذیب و شائستگی سکھانے والے (علوم)۔

Humane society : (n) ڈوبتوں کو بچانے والی انجمن۔

Humanely : (adv.) نرم دلی سے ؛ کریم النفسی سے ؛ ہمدردانہ ؛ کریمانہ ؛ خدا ترسی سے۔

Humaneness : (n) فیاضی ؛ ہمدردی ؛ خدا ترسی۔

Humaniform : (a) انسان نما ؛ انسان شکل ؛ انسان کی شکل کا۔

Humanification : (n) انسان بنانا۔

Humanify : (v) انسان بنانا۔

Humanism : (n) (۱) انسانی محبت ؛ حقوق انسانی کی حمایت ؛ انسان دوستی۔ (۲) ہیو مانزم ؛ مسلک انسانیت یا فلسفہ انسانیت جس کی رو سے انسان کی ذات کائنات کا مرکز ہے اس لئے بجائے عالم آخرت یا عالم طبعی کے مجموعی انسانی زندگی کا مطالعہ اور اس کی ترقی کی کوشش کرنی چاہیئے۔ (۳) مذہب انسانت جس کا پیرو کسی مافوق الادراک ہستی کا قائل نہیں ہوتا بلکہ انسانی فلاح و بہبود کی کوشش کو ذریعہ' نجات سمجھتا ہے۔ (٤) علم و ادب خصوصاً یونان و روما کے علم و ادب کا مطالعہ۔

Humanist : (n) [Fr. 'humaniste'.] (۱) انسانی زندگی یا انسانی فطرت کا مطالعہ کرنے والا ؛ انسان شناس۔
(۲) روما اور یونان کے علم و ادب اور تاریخ قدیم کا فاضل (خصوصاً پندرھویں صدی عیسوی کا)۔

Humanistic/-al : (n) یونان اور روما کے علم و ادب کا۔

Humanitarian : (n) (۱) (دینیات) بشریت عیسیٰ کا معتقد ۔ (۲) مذہب انسانیت کا پیرو ۔ (۳) تخئیل پرست انسان دوست ۔

Humanitarian : (a) (۱) تخئیل پرستانہ انسان دوستی سے متعلق ۔ (۲) انسان دوست ۔

Humanitarianism : (n) مذہب انسانیت؛ تخئیل پرستانہ انسان دوستی ۔

Humanity : (n) [OFr. 'humanite'.] (۱) فطرت انسان ؛ انسانیت ۔ (۲) (جمع) انسانی یا بشری خصائل یا صفات ۔ (۳) بنی آدم ؛ نوع انسان ۔ (٤) ہمدردی ؛ خدا ترسی ؛ رحم دلی ۔(٥) اخلاق کریمانہ؛ نیک کام ۔ (٦) مذہب انسانیت ؛ یہ عقیدہ کہ انسان کی خدمت حقیقی ذریعہ نجات ہے ۔ (۷) علوم اور ادب جن کا تعلق انسانی ثقافت سے ہے ؛ خصوصاً قدیم لاطینی اور یونانی ادب ۔ (۸) یسوعی اسکول کی ایک کلاس ۔

The humanities : علم و ادب خصوصاً لاطینی اور یونانی ادب ۔

Humanization : (n) (۱) انسانیت آموزی ۔ (۲) انسانی صفات سے متصف کرنا ۔ (۳) خدا ترس بننا یا بنانا ۔

Humanize : (v) (۱) انسان بنانا ؛ آدمی بنانا ؛ انسانیت سکھانا ۔ (۲) انسانی پیکر دکھانا ؛ انسانی صفات سے متصف کرنا ۔ (۳) خدا ترس ؛ رحم دل بننا یا بنانا ۔

Humanizer : (n) (۱) انسان بنانے والا ۔ (۲) خدا ترس ؛ رحم دل بنانے والا ۔

Humankind : (n) نوع انسانی ؛ بنی آدم ۔

Humanly : (adv.) (۱) انسانوں کی طرح ۔ (۲) انسانی وسائل ۔ (۳) انسانی نقطہ نظر سے ۔ (٤٥) انسانی احساسات و جذبات کے ساتھ ۔

Humanness : (n) بشریت ؛ انسانیت ؛ انسانی خصوصیات رکھنا ۔

Humate : (n) [Humic+ -ate] نباتی مٹی میں پائے جانے والے ترشے کا نمک ۔

Humble : (a) [ME. '(h)umble'.] (۱) فروتن ؛ خاکسار؛ منکسر مزاج؛ (۲) حقیر ؛ عاجز ؛ ناچیز ؛ فرومایہ ۔ (۳) (شے) حقیر ؛ معمولی ؛ ادنیٰ ۔

To eat humble pie : عاجزی سے معافی مانگنا ؛ معذرت کرنا ؛ ذلیل ہونا ؛ ذلت سے برداشت کرنا ۔

Humble : (n) (۱) بے‌سینگ ؛ بے‌قرن ؛ مویشی ۔ (۲) بے‌بالی (اناج) ۔

Humble : (v) (۱) انکسار کرنا ؛ خاکساری کرنا ۔ (۲) ذلیل کرنا ؛ غرور توڑنا ؛ نیچا دکھانا ۔ (۳) منکسر بنانا ؛ خاکسار بنانا ۔

Humble : (v) (۱) سینگوں سے محروم کرنا ۔ (۲) بالی سے جو وغیرہ الگ کرنا ۔

Humble-bee : (n) [MLG. 'hummelbe'.] بھونرا؛ بڑی مہال کی مکھی ۔

Humbleness : (n) عاجزی ؛ خاکساری ؛ فروتنی ؛ حقیر یا ناچیز ہونا ۔

Humbler : (n) ذلیل کرنے والا ۔

Humblingly : (adv.) ذلیل کرتے ہوئے ؛ منکسر بناتے ہوئے ۔

Humbly : (adv.) عاجزانہ ؛ منکسرانہ ؛ خاکسارانہ ؛ نیاز مندانہ ؛ انکسارانہ ۔

Humbug : (n) [Origin unkn.] (۱) ابلہ فریبی ؛ ریاکاری ؛ دام تزویر ؛ دھوکے کی شے ۔ (۲) دھوکا ؛ فریب ؛ مکر ؛ مکاری ؛ ٹھگ ؛ بدیا ۔ (۳) (بطور فجائیہ) لغو ؛ مہمل ؛ کیا لغویت ہے ۔ (٤) مکار ؛ جعل ساز ؛ دغاباز ؛ فریبی ؛ ٹھگ ؛ ریاکار ؛ رنگا سیار ؛ بگلا بھگت ۔ (٥) ایک قسم کی مٹھائی ۔

Humbug : (v) (۱) دم جھانسوں میں لانا ؛ فریب ؛ فریب دینا ؛ دام تزویر میں پھانسنا ۔ (۲) ابلہ فریبی کرنا ؛ ریاکاری کرنا ۔

Humbug : (a) دھوکا دینے والا ۔

Humbugger : (n) ریاکار ؛ فریبی ؛ دھوکا دینے والا ۔

Humbuggery : (n) ریاکاری ؛ جھانسا ؛ فریب ۔

Humdrum : (a) [Origin unkn.] اکتا دینے والا ؛ پھیکا ؛ بےلطف ؛ بےرنگ ۔

Humdrum : (n) (۱) اکتا دینے والا شخص ۔ (۲) معمولی ھونا ؛ بےلطفی ؛ بےرنگی ۔

Humdrum : (v) پیش پا افتادہ طریقہ اختیار کرنا ؛ بےلطف زندگی بسر کرنا ۔

Humdudgeon : (n) ایک فرضی بیماری ۔

Humeral : (a) [Fr.] بازو کی ہڈی سے متعلق ۔

Humeral : (n) (کلیسا) مستطیل کپڑا جو مذہبی رسوم میں بازوؤں کو لپیٹا جاتا ھے ۔

Humeral-veil : (n) دیکھو Humeral

Humero- : جزوترکیبی بہ معنی "بازو کی ہڈی سے متعلق" ۔

Humerus : (n) [L.] (۱) (تشریح) بازو کی ہڈی ۔ (۲) دوسرے ریڑھ دار جانوروں کی اسی جگہ کی ہڈی ۔

Humic : (a) نباتی مٹی سے متعلق ۔

Humic acid : (n) نباتی مٹی کا ترشہ ۔

Humicubation : (n) [L 'humicubatio'.] (ذلت یا ندامت میں) زمین پر لیٹنا ۔

Humid : (a) [Fr. 'humide'.] (۱) مرطوب ؛ نمناک ؛ سیلا ھوا ۔ (۲) رطوبت نکلنے والی بیماری ۔

Humidify : (v) مرطوب بنانا ۔

Humidity : (n) رطوبت ؛ نمی ؛ سیلن ۔

Relative humidity : رطوبت اضافی ؛ نسبتی رطوبت ۔

Humidly : (adv.) مرطوب طور پر ۔

Humidness : (n) رطوبت ؛ نمی ۔

Humifuse : (a) [mod. L. 'humifusus'.] (نباتیات) مفروش ؛ غلطاں ؛ جو زمین پر پھیلے ۔

Humiliate : (v) [L. 'humiliat-'.] ذلیل کرنا ؛ ذلت دینا ؛ کسر شان کرنا ؛ خود داری کو صدمہ پہنچانا غرور توڑنا ؛ نیچا دکھانا ۔

Humiliatingly : (adv.) ذلیل کرتے ھوئے ؛ نیچا دکھاتے ھوئے ۔

Humiliation : (n) [OFr. 'humiliation'.] ذلت ؛ اہانت ؛ تذلیل ؛ غرور توڑنا ۔

Humiliator : (n) ذلیل کرنے والا ۔

Humility : (n) [OFr. 'humilite'.] (۱) عاجزی ؛ خاکساری ؛ فروتنی ؛ مسکینیت ۔ (۲) حقیر یا ناچیز ھونا ؛ فرومایگی ؛ پستی ۔ (۳) شمالی امریکا کے ایک پرند کا نام ۔

Humin : (n) [F. humus+ -in.] ایک بےتاثیر مادہ جس کے بارے میں کہاجاتا ھے کہ نباتی مٹی میں ملتا ھے ۔

Humite : (a) [after Sir Abraham Hume.] ایک معدنی شے جس میں فلورین دار میگنیشیم سلیکیٹ ھوتا ھے اور جس کا رنگ سفید ، زرد ، بھورا یا لال ھوتا ھے ۔

Hummel/Humble : (a) [ME. 'hommyll'.] دیکھو Humble

Hummel/Humble : (v) دیکھو Humble

Hummelled/-eled/Humbled : (a) سینگوں سے محروم کیا ھوا ؛ بالی سے الگ کیا ھوا (اناج) ۔

Hummeller/-eler : (n) بالی سے جو الگ کرنے والا (شخص یا مشین) ۔

Hummer : (n) (۱) بھنبھنانے والا شخص یا چیز ۔ (۲) غنغنانے والا کیڑا یا پرند ۔ (۳) شخص یا چیز جس میں بہت سر گرمی ھو ۔

**Humming : (n)** غنغناہٹ ؛ بھنبھناہٹ ۔

**Humming : (a)** (۱) گنگناتا ہوا ؛ بھنبھناتا ہوا ۔ (۲) (روز) زور کا ؛ زناٹے کا (ہاتھ تھپڑ وغیرہ) ۔ (۳) بہت مشغول ؛ گرم بازاری ۔

**Humming-bird : (n)** شکر خورہ ؛ وہ پرندے جن کے اڑتے وقت پروں سے غنغناہٹ کی آواز پیدا ہوتی ہے ۔

**Humming-bird/Hawk-moth : (n)** باز پروانہ کی ایک قسم ۔

**Hummock : (n)** دیکھو Hommack

**Hummocked : (a)** ٹیلے دار ؛ تودوں سے بھرا ہوا ۔

**Hummocking : (n)** برف کی سطح پر تودوں کا بننا ۔

**Hummocky : (a)** (۱) ٹیلوں سے بھرا ہوا ۔ (۲) ٹیلا نما ؛ پہاڑی نما ۔

**Hummum : (n)** دیکھو Hammam

**Humoral : (a)** [OFr. 'humoral'.] (۱) (طب) اخلاط کا ؛ اخلاط سے متعلق ۔ (۲) Humoral pathology سے متعلق ۔

**Humoral pathology : (n)** مرضیات خلطی ؛ پرانا علم الامراض جس میں سب بیماریوں کا سبب اخلاط کی کیفیت سمجھی جاتی ہے ۔

**Humoralism : (n)** نظریہ خلطیت ۔

**Humoralist : (n)** نظریہ خلطیت کا قائل ؛ خلطیت پسند ۔

**Humoralistic : (a)** خلطیت پسندوں سے متعلق ۔

**Humoresqe : (n)** [G. 'humoreske'.] ظرافت آمیز یا من موجیا موسیقی ۔

**Humorism : (n)** (۱) (طب) چارہ اخلاط کا نظریہ ؛ مزاج اور بیماری سے ان کا رشتہ ۔ (۲) ظرافت ۔

**Humorist/Humourist : (n)** (۱) ظریف ؛ خوش طبع ۔ (۲) بذلہ سنج ؛ لطیفہ گو ۔ (۳) ظریف تماشاگر ؛ ظریف مصنف ؛ ظرافت نگار ۔

**Humoristic : (a)** ظریفانہ ۔

**Humorize : (v)** (۱) کسی شخص یا چیز کے مزاج کے موافق کام کرنا ۔ (۲) ظریفانہ طور پر سوچنا یا بولنا ۔

**Humorous : (a)** (۱) پرمذاق ؛ ظریفانہ ۔ (۲) ظریف ؛ خوش طبع ۔ (۳) مسخرے پن کا ؛ ٹھٹول کا ؛ مضحک ۔

**Humorously : (adv.)** ظرافت سے؛ خوش طبعی سے؛ مسخرے پن سے؛ ٹھٹول سے ؛ پرمذاق طریقے سے ؛ مضحک طور سے ۔

**Humorousness : (n)** ظرافت ؛ خوش طبعی ؛ مسخراپن ؛ پرمذاق یا مضحک ہونا ۔

**Humour/Humor : (n)** [AFr. '(h)umour'.] (۱) خلط ۔ (۲) قلبی یا دماغی کیفیت ؛ موج ؛ لہر ؛ میل ؛ رغبت ؛ رجحان ۔ (۳) ظرافت ؛ مذاق ؛ خوش طبعی ۔ (٤) ذوق ظرافت ؛ احساس ظرافت ۔ (٥) مضحک حالت ؛ مضحک پہلو ۔

- **Aqueous humour :** (آنکھ کی) رطوبت مائیہ ۔
- **Cardinal humours :** اخلاط اربعہ (خون ، بلغم ، صفرا، سودا) ۔
- **Out of humour :** ناخوش ؛ ناراض ؛ خفا ؛ آزردہ ۔
- **Vitreous humour :** (آنکھ کی) رطوبت زجاجیہ ۔

**Humour/Humor : (v)** (۱) خوش کرنا ؛ دل رکھنا ؛ ناز برداری کرنا ؛ دل جوئی کرنا ؛ پاس کرنا ؛ رعایت مدنظر رکھنا ۔ (۲) سازگاری کرنا ؛ نباہنا ؛ رعایت کرنا ۔

**Humoured/Humored : (a)** (hiumeld,ymeld) (۱) خاص مزاج کا ۔ (۲) دل دہی کیا ہوا ۔

**Humourless/-orless : (a)** روکھا ؛ ذوق ظرافت سے خالی ۔

Humoursome/Humorsome : (v) (۱) متلون مزاج ؛ من موجی ۔ (۲) چڑچڑا ؛ زود رنج ؛ تنک مزاج ۔ (۳) مہربان ؛ شفیق ۔

Humoursomely : (adv.) متلون مزاجی سے ؛ مہربانی سے ؛ شفیقانہ ۔

Humoursomeness : (n) (۱) متلون مزاجی ، تلون ؛ من موجی پن ۔ (۲) مہربانی ؛ شفقت ۔

Hump : (n) [Akin to LG. 'humpe'.] (۱) کوہان ؛ کوبڑ ؛ کُب ؛ کوز ۔ (۲) گول ٹیلا ۔ (۳) (عام) کوفت ؛ کڑھن ۔ (٤) (کسی چیز کا) مشکل پہلو ۔

Hump : (v) (۱) کبڑا بنانا ؛ خمیدہ پشت بنانا ؛ کُب نکالنا ۔ (۲) افسردہ کرنا ؛ صدمہ پہنچانا ؛ تکلیف دینا ۔ (۳) (آسٹریلیا) اٹھانا ؛ کندھے پر رکھنا ۔ (٤) کوشش کرنا ۔ (٥) مجامعت کرنا ؛ ہم بستری کرنا ۔ (٦) نوڑنا ۔

Hump-back/Humpback : (n) کوزہ پشت ؛ خمیدہ پشت ؛ کبڑا ۔

Hump-backed : (a) کبڑا ؛ کوزہ پشت ۔

Humpback whale : (n) ایک قسم کی وھیل (مچھلی) ۔

Humped : (a) کبڑا ؛ کوزہ پشت ؛ خمیدہ پشت ؛ کوہان دار ، بیچ میں اُبھرا ۔

Humph : (interj.) (شک و شبہ اور بے اطمینانی کے لئے) ہو نہ ہو ۔

Humph : (v) (شک و شبہ اور بے اطمینانی کے اظہار کے لئے) ہو نہ ہو کرنا ۔

Humpless : (a) بغیر کوہان کا ؛ بے کُب کا ۔

Humpty : (a) کوزہ پشت ؛ کبڑا ؛ کوہان دار ۔

Humpty : (n) نیچی گدے دار نشست ۔

Humpty-dumpty : (n) ایک قسم کا مشروب ۔ (۲) پست قد موٹا آدمی ۔ (۳) (بچوں کے گیت) وہ شخص یا چیز جو گرنے کے بعد اٹھ نہ سکے ۔

Humpty -dumpty : (a) پست قد اور موٹا ۔

Humpy : (n) [Native 'oompi'.] آسٹریلیا کی جھونپڑی ۔

Humpy : (a) جس میں بہت سے کوہان ، کُب یا ٹیلے ہوں ۔

Humpy : (n) (۱) بھدا یا بےسُرا باجا ۔ (۲) بھدی موسیقی ۔

Humus : (n) [L.] نباتی مٹی ؛ زمین کے اوپر کی سطح جو سڑے گلے پتوں یا نباتات سے بنی ہو ۔

Hun : (n) [OE. 'hune, Hunas'.] (۱) ہن ؛ اِس نام کی ایشیا کی اس وحشی اور خانہ بدوش قوم کا ایک فرد جس نے چوتھی یا پانچویں صدی عیسوی میں یورپ پر حملہ کیا تھا ۔ (۲) فطری اور فنی حسن کو مسمار کرنے والا ۔ (۳) پہلی جنگ عظیم میں اس کا اطلاق جرمنوں پر کیا جاتا تھا ۔

Hunch : (n) (۱) کوہان ؛ کبڑ ؛ کوز ۔ (۲) موٹا ٹکڑا ۔ (۳) پیش اندیشگی ؛ پیش حس ؛ ماتھا ٹھنکا ۔

Hunch : (v) (۱) ٹھکیلنا ۔ (۲) محدب خم پیدا کرنا ؛ کمانچہ یا محراب بنانا ؛ کُب نکالنا ۔ (۳) ٹیڑھا بیٹھنا ۔

Hunchback/Hunch-back : (n) [Origin unkn.] کبڑا ؛ کوزہ پشت ؛ خمیدہ پشت ۔

Hunchbacked : (a) کبڑا ؛ کوہان دار ؛ کوزہ پشت ؛ خمیدہ پشت ۔

Hundred : (n) [Late OE.] (۱) سو ؛ صد ؛ سیکڑا ۔ (۲) بہت سے ۔ (۳) سو پاؤنڈ کی رقم ۔ (٤) (خصوصاً تاریخ) ضلع کا پرگنہ وغیرہ جس میں مقامی عدالت ہو ۔

Great or long hundred : ایک سو بیس ۔

The hundred days : البا سے فرار ہونے کے بعد نپولین کی شہنشاہی کے سو دن ۔

Hundred : (a) صد ؛ سو ؛ سیکڑا ۔

Hundred-court : (n) ضلع کے پرگنہ کی عدالت ۔

Hundred percent : (a) (۱) سو فی صد ۔ (۲) کامل ؛ خالص ۔(۳) پورا؛ پکا ؛ مسلمہ ۔

Hundred percent : (adv.) پوری طرح سے ؛ مکمل طور پر ۔

Hundred percenter : (n) پکا وطن پرست ۔

Hundred-weight : (n) (۱) ایک سو بارہ پاؤنڈ ۔(۲) (امریکا) سو پاؤنڈ ۔

Hundredal : (a) ضلع کے کسی پرگنہ سے متعلق ۔

Hundredary : (n) [med. L. 'hundredarius'.] قرق امین ۔

Hundreder/-or : (n) ضلع کے پرگنہ کا باشندہ ۔

Hundredfold : (a) سوگنا ؛ صد چند ۔

Hundredfold : (adv.) سوبار ۔

Hundredfold : (n) سوگنا رقم یا عدد ۔

Hundredth : (a) سواں ۔

Hundredth : (n) سواں حصہ ۔

Hundredth part : (n) سواں حصہ ۔

Hung : (a) (۱) آویزاں ؛ لٹکا ہوا ۔ (۲) (جوری) فیصلہ نہ ہونے والا ۔

Hungarian : (a) [med. L. 'Hungaria'.] ہنگری سے متعلق ۔

Hungarian : (n) ہنگری کا باشندہ ؛ ہنگری کا گھوڑا ؛ ہنگری کی زبان ۔

Hungary : (n) [med. L. 'Hungaria'.] ہنگری ؛ مرکزی یورپ کا ایک ملک ۔

Hungary water : (n) اکلیل کوہی کے پھولوں کا عرق ۔

Hunger : (n) [OE. 'hungor, -ur'.] (۱) بھوک ؛ اشتہا ؛ جوع ۔ (۲) شدید خواہش ؛ طلب ۔

Hunger : (v) (۱) بھوک لگنا ؛ بھوک معلوم ہونا ؛ بھوکا ہونا ۔ (۲) شدید خواہش ہونا ؛ طلب اٹھنا ۔ (۳) فاقے کرانا ؛ فاقے دینا ؛ بھوکوں مارنا ۔

Hunger-bitt : (n) فاقہ زدہ ۔

Hunger-bitten : (a) [OE. 'hungerbiten'.] دیکھو Hunger-bitt

Hunger-march : (n) بے روز گاروں کا فاقہ مارچ ۔

Hunger-rot : (n) اناج کی ایک بیماری ۔

Hunger-strike : (n) بھوک ہڑتال ۔

Hungered : (a) بھوکا ؛ فاقہ زدہ ۔

Hungerer : (n) بھوکا ؛ خواہش مند ۔

Hungrily : (adv.) بھوکوں کی طرح ؛ مربھکوں کی طرح ؛ بڑے اشتیاق سے ۔

Hungriness : (n) (۱) بھوکا ہونا ؛ بھوک کی حالت ۔ (۲) بے قراری ؛ بیتابی ؛ طلب ؛ خواہش ۔ (۳) بنجر ہونا ۔

Hungry : (a) [OE. 'hungrig'.] (۱) بھوکا ؛ گرسنہ ۔ (۲) جس سے بھوکا ہونا ظاہر ہو ؛ بھوکوں سا ۔ (۳) مشتہی ؛ جس سے بھوک معلوم ہو ۔ (٤) مشتاق ؛ تمنائی ؛ آرزو مند ؛ گرسنہ چشم ؛ حریص ؛ طامع ؛ لالچی ؛ بھوکا ۔ (٥) (زمین) اُوسر ؛ بنجر ؛ غیر زرخیز ۔ (٦) جس سے بھوک باقی رہے ۔

Hunk : (n) [of LDu. origin.] (۱) بڑاسا ٹکڑا جو کسی چیز میں سے کاٹ لیا جاتا ہے ؛ پارچہ ۔ (۲) بے ڈول بھدا ٹکڑا ۔ (۳) موٹا ٹکڑا ۔

Hunks/Hunx : (n) [Origin unkn.] (۱) بدمزاج؛ چڑچڑا بوڑھا آدمی ۔ (۲) لئیم ؛ کنجوس ؛ خسیس ؛ بخیل ۔

Hunnish : (a) [f. HUN.] وحشیانہ ؛ ہن قوم کا یا اس کی طرح ۔

Hunt : (n) [f. HUNT (v).] (۱) شکار تعاقب ؛ تلاش ۔(۲) شکاریوں اور شکاری کتوں کی جماعت ۔ (۳) شکار گاہ ؛ شکار کا علاقہ ۔ (٤) گھنٹوں کو بجانے کی ایک ترکیب ۔

Hunt : (v) [OE. 'huntian'.] (۱) (جنگلی جانوروں کا) تعاقب کرنا ؛ شکار کرنا ؛ شکار کھیلنا (کھانے یا تفریح کے لئے) ۔ (۲) تلاش کرنا ؛ تجسس کرنا ؛ کھوج لگانا ؛ ڈھونڈنا ۔ (۳) ہنکادینا ؛ نکال باہر کرینا ؛ بھگادینا ۔ (٤) شکار کی تلاش میں علاقہ چھان ڈالنا ۔ (٥) (مجازاً) کونا کونا چھان ڈالنا ۔ (٦) شکار میں استعمال کرنا ۔ (۷) گھنٹوں کو اس طرح بجانا کہ آہستہ آہستہ ہٹ کر پہلی گھنٹی آخری گھنٹی کی جگہ پر آجائے ۔

To hunt counter : مخالف سمت میں شکار کرنا ۔

Hunter : (n) (۱) شکاری ؛ صیاد ۔ (۲) تعاقب کنندہ ؛ متلاشی ؛ جویاں ۔ (۳) گھوڑا جس پر بیٹھ کر شکار کھیلا جاتا ہے ؛ شکار کا گھوڑا ۔ (٤) گھڑی جس میں شیشے کی حفاظت کے لئے پورا یا نصف خول چڑھاہو ۔ (٥) شکاری کتا ۔ (٦) شکاری جانور ۔ (۷) جمیکا کی بڑی قسم کی کوئل ۔

Hunterian : (a) John Hunter یا اس کے بھائی Willian Hunte (مشہور اسکاچستانی سرجن) کا یا ان سے متعلق ۔

Hunter's mass : (n) مختصر عشائے ربانی (شکاریوں کے لئے) ۔

Hunter's moon : (n) چودھویں کا چاند ۔

Hunting : (n) شکار کھیلنا ؛ تعاقب کرنا ؛ تلاش کرنا ۔

Hunting : (a) (۱) شکاری ؛ شکار خوار ؛ شکار پر گزران کرنے والا ۔ (۲) شکار سے متعلق ۔

Hunting-box : (n) شکار خانہ (شکار گاہ میں شکار کے موسم میں رہنے کے لئے چھوٹا سا گھر) ۔

Hunting-case : (n) (گھڑی کے شیشے کی حفاظت کے لئے) خول ۔

Hunting-crop : (n) بید جس کے سرے پر جیب لگی ہوتی ۔

Hunting-dog : (n) شکاری کتا ۔

Hunting-field : (n) (۱) شکار کا میدان ۔ (۲) شکاری کتے کے ساتھ تعاقب کرنے والے شکاری ۔

Hunting-flask : (n) شکاری پیٹی یا ڈبیا ۔

Hunting-ground : (n) (۱) شکار گاہ ؛ شکار کا میدان ۔ (۲) (مجازاً) جولاں گاہ ؛ میدان ترکتاز ۔

Happy hunting-ground (s) : (۱) عقبیٰ ؛ آخرت (امریکا کے) دیسیوں کا تخئیل ۔ (۲) شکار گاہ ۔

Hunting-horn : (n) (۱) شکاری بگل ؛ نرسنگھا ۔ (۲) عورتوں کے بیٹھنے کی کاٹھی میں دوسرا ھونا ۔

Hunting-leopard/-cat : (n) چیتا ۔

Hunting-piece : (n) شکاری منظر کی تصویر ۔

Hunting-seat : (n) شکار گھر ۔

Hunting-shirt : (n) ہرن کے چمڑے کی قمیص ۔

Hunting-song : (n) شکاری گیت ۔

Hunting-watch : (n) گھڑی جس میں شیشے کی حفاظت کے لئے پورا یا نصف خول چڑھا ہوتا ھے ۔

Huntress : (n) (۱) شکارن ؛ شکار کرنے والی ؛ شکاری عورت ۔ (۲) شکاری گھوڑی ۔

Hunt's up : (n) گیت جو سویرے سویرے گایا جاتا ھے خصوصاً شکاریوں کو جگانے کے لئے ۔

Huntsman : (n) (۱) شکاری ۔ (۲) وہ شخص جو شکاری (خصوصاً لومڑی کا شکار کرنے والے) کتوں کا نگراں ھے ۔

Huntsmanship : (n) (۱) شکاری کا عہدہ یا پیشہ ۔ (۲) فن شکار ۔

Hup/Hupp : (interj.) گھوڑوں کو تیز رفتار کرنے کی پکار ۔

Hup : (v) گھوڑوں کو Hup کرنا ۔

Hurcheon : (n) [ON Fr. 'herichon'.] خار پشت ؛ ساہی ۔

Hurden : (n) دیکھو Harden

Hurdies : (n) [Originunkn.] کولھا ؛ سرین ؛ چوتڑ ۔

Hurdle : (n) [OE. 'hyrdel'] (۱) چوبی چوکھٹا ؛ جنگلا یا ٹٹی ؛ گھڑ دوڑ کی ٹٹی ۔ (۲) وہ چوکھٹا جس میں باغیوں کو باندھ کر گھسیٹتے ہوئے قتل گاہ تک لے جاتے تھے ۔ (۳) جنگلا یا ٹٹی نما کوئی چیز ۔ (٤) مزاحمت ؛ رکاوٹ ۔

Hurdle : (v) (۱) ٹٹیوں سے گھیرنا ۔ (۲) اس دوڑ میں مقابلہ کرنا جس میں ٹٹیاں کودنی پڑتی ہیں ۔

Hurdle-race : (n) وہ دوڑ یا گھڑ دوڑ جس میں ٹٹیاں کودنی پڑتی ہیں ۔

Hurdler : (n) جنگلے یا ٹٹیاں بنانے والا ؛ دوڑ میں ٹٹیاں کودنے والا ۔

Hurds : دیکھو Hards

Hurdy-gurdy : (n) [Prob. imitative.] (۱) ایک قسم کا باجا ۔ (۲) ایک قسم کا پہیا جو پانی کے زور سے چلتا ہے ۔

Hure : (n) [OFr. 'hure'.] سور ، بھالو یا بھیڑیا کا سر ۔

Hurl : (n) [f. Hurl (v).] (۱) زور سے پھینکنا یا گرانا ۔ (۲) ڈنڈا جو ہر لنگ (Hurling) میں استعمال ہوتا ہے ۔

Hurl : (v) [ME. 'hurlen'.] (۱) ڈھکیل دینا؛ گرادینا ۔ (۲) (پتھر وغیرہ) زور سے پھینکنا ؛ پھینک کر مارنا ۔ (۳) (مجازاً) (ملامت وغیرہ کی بوچھاڑ کرنا ۔ (٤) (اسکاچستان) گاڑی چلانا ۔

Hurl-bone : (n) دیکھو Hirl-bone

Hurlbat : (n) Hurling میں استعمال ہونے والا بَلّا ۔

Hurlement : (n) شورش ؛ برہمی ؛ پریشانی ؛ ہنگامہ ؛ افرا تفری ؛ ابتری ؛ پراگندگی ۔

Hurler : (n) (۱) زور سے پھینکنے والا ۔ (۲) (خصوصاً) دستی گیند یا ہاکی کے قسم کا کھیل کھیلنے والا ۔ (۳) کوشش کرنے والا ۔

Hurley/Hurly : (n) (آئرستان) ہاکی کھیل ؛ ہاکی اسٹک ۔

Hurling : (n) (۱) زور سے پھینکنا ۔ (۲) دستی گیند کا کھیل ۔ (۳) (آئرستان) ہاکی سے مشابہ ایک کھیل ۔

Hurly : (n) ہلچل ؛ کھلبلی ؛ ہنگامہ ؛ گڑبڑ ۔

Hurly-burly : (n) اودھم ؛ ہنگامہ ؛ طوفان ؛ بدتمیزی ۔

Hurly-burly : (a) ہنگامہ خیز ۔

Huronian : (a) [f. 'Hron'+ -IAN] ہیورون (Huron) جھیل سے متعلق ۔

Hurrah/Hurrray : (interj.) (تعریف اور مسرت کے اظہار کے لئے) واہ واہ ! شاباش ! مرحبا ! آفریں ! بارک اللّٰہ ، سبحان اللّٰہ ! چشم بد دور ۔

Hurrah/Hurray : (n) نعرۂ تحسین و مسرت ۔

Hurrah/Hurray : (v) (۱) نعرۂ تحسین و مسرت بلند کرنا ۔ (۲) حوصلہ بڑھانا ۔

Hurrah's nest : (n) انتشار کی حالت ۔

Hurricane : (n) [Sp. 'huracan'.] (۱) طوفان بادو باراں ؛ طوفان باد ؛ تیزوتند ہوا ۔ (۲) (مجازاً) طوفان (غصے وغیرہ کا) ۔

Hurricane : (v) (۱) ہنگامہ برپا کردینا ۔ (۲) (مجازاً) طوفان باد کی طرح بہنا ۔

Hurricane-bird : (n) ایک بڑا اور تیز پرواز پرندہ ۔

Hurricane-deck : (n) جہاز کا سب سے اوپر کا ہلکا عرشہ ۔

Hurricane-docked : (a) (وہ جہاز) جس میں اوپر کا ہلکا عرشہ ہو ۔

Hurricane-house : (n) سرمستول کی پناہ گاہ دید بان کے لئے ۔

Hurricane-lamp : (n) آندھی روك ليمپ ؛ وہ ليمپ جو اس طرح بنايا جاتا ہے کہ آندھی سے نہ بجھے ۔

Hurricane-proof : (a) آندھی روك ۔

Hurried : (a) [f. Hurry.] عجلت میں کیا ہوا ؛ عاجلانہ ؛ جلدی کا ۔

Hurriedly : (adv.) جلدی جلدی ؛ عجلت سے ۔

Hurriedness : (n) عجلت میں کیا جانا یا ہونا ۔

Hurrier : (n) عجلت کرنے والا یا کرانے والا ؛ تعجیل کرنے والا ۔

Hurry : (n) (۱) عجلت ؛ تعجیل ؛ شتابی ؛ جلدی ؛ تیزی ۔ (۲) بیتابی ؛ اشتیاق ؛ اضطراب ۔ (۳) عجلت کی ضرورت ۔

Hurry : (v) (۱) (کسی شخص کو) جلدی لے جانا ؛ کوئی کام جلدی کرنا ۔ (۲) تعجیل کرنا ؛ شتابی یا عجلت سے کام لینا ؛ بہت جلدی کرنا ۔

Hurry-scurry : (adv.) گرتے پڑتے ؛ بھاگم بھاگ ۔

Hurry-scurry : (a) عاجلانہ ؛ جلدی کا ۔

Hurry-scurry : (n) دوڑ بھاگ ۔

Hurry-scurry : (v) کھلبلی پڑنا ؛ بھاگم بھاگ مچنا ۔

Hurry-up : (v) جلدی کرنا ؛ رفتار تیز کرنا ۔

Hurry-up : (a) عاجلانہ ۔

Hurrygraph : (n) جلدی میں بنایا ہوا خاکہ یا نقش ۔

Hurryingly : (n) جلدی کرتے ہوئے ؛ جلد بازی میں ۔

Hurst/Hirst : (n) [OE. 'hyrst'.] (۱) پہاڑی ؛ ٹیلا ۔ (۲) سمندر یا دریا میں ریگ کا اونچا ٹیلا ۔ (۳) پہاڑی یا ٹیلا جس پر جنگل ہو ۔ (٤) جنگل ؛ صحرا ۔ (٥) چکی کا چوکھٹا ۔ (٦) ہتھوڑے کے دستے کا حلقہ ۔

Hurst-beech : (n) ممرز ؛ ایك پودا جس کی لکڑی سخت ہوتی ہے اور باڑ لگانے کے کام آتی ہے ۔

Hurst-frame : (n) چکی کا چوکھٹا ۔

Hurt : (n) [OFr. 'hurt'.] (۱) زخم ؛ گھاؤ ؛ چوٹ ۔ (۲) نقصان ؛ ضرر ؛ صدمہ ؛ حق تلفی ؛ بدسلوکی ۔

Hurt : (n) [Fr.] (نقابت) لاجورد گوتمغا ۔

Hurt : (n) [Origin unkn.] ایك قسم کی سخت چھال والی جھاڑی جو شمالی یورپ کے پہاڑوں میں ہوتی ہے ؛ بلبیری ۔

Hurt : (v) [OFr. 'hurta'.] (۱) مجروح کرنا ؛ زخمی کرنا ؛ چوٹ پہنچانا ؛ دکھ پہنچانا ؛ تکلیف دینا ؛ دُکھانا ؛ درد ہونا ۔ (۲) نقصان پہنچانا ؛ ضرر پہنچانا ۔ (۳) بدسلوکی کرنا ؛ حق تلفی کرنا ۔ (٤) تکلیف دینا ؛ دکھ دینا ؛ رنج پہنچانا ؛ صدمہ پہنچانا ؛ آزردہ کرنا ؛ جذبات کو ٹھیس لگانا ۔ (٥) صدمہ یا مصیبت برداشت کرنا ؛ دکھ دینا ؛ رنج سہنا ۔

urter : (n) دکھ دینے والا ؛ تکلیف دینے والا ؛ زخمی کرنے والا ۔

Hurter : (n) [AFr. 'hurteir'.] (۱) ضرب خور (دھرے کا) ۔ (۲) سپر (توپ گاڑی کا) ۔

Hurtful : (a) مضر ؛ ضرر رساں ؛ نقصان دہ ۔

Hurtfully : (adv.) نقصان دہ طریقے سے ؛ صدمہ پہنچاتے ہوئے ۔

Hurtfulness : (n) ضرر رسانی ۔

Hurtle : (n) (۱) کھڑکھڑ ؛ کھڑبڑ ۔ (۲) ٹکر ؛ تصادم ۔

Hurtle : (v) (۱) ٹکرانا ؛ تصادم ہونا ؛ ٹکر کھانا ۔ (۲) زور سے گرانا ؛ ڈھکیلنا ۔ (۳) کھڑکھڑاتے ہوئے چلنا ۔ (٤) دھم سے آرہنا ۔

Hurtleberry : (n) دیکھو Hurt

Hurtless : (a) بےضرر ؛ بےزیاں ؛ بےنقصان ۔

Hurtlessly : (adv.) بےضرری سے ۔

Hurtlessness : (n) بے ضرری ۔

Husband : (n) [Late OE. 'husbonda'.] شوہر ؛ خاوند ؛ زوج ؛ خصم؛ میاں ۔

Ship's husband : جہاز کا منتظم ۔

Husband : (n) (۱) کفایت شعاری سے انتظام کرنا ۔ (۲) زمین بونا ؛ جوتنا ؛ کھیتی باڑی کرنا ؛ زراعت کرنا ؛ کاشتکاری کرنا ؛ درخت یا پودے لگانا ؛ کاشت کرنا ۔ (۳) شوہر تلاش کردینا ؛ برتلاش کرنا ۔ (٤) شادی کرنا ؛ بیاہ کرنا ۔ (٥) حمایت یا وکالت کرنا (کسی اصول یا خیالی کی) ۔

Husbandage : (n) جہاز کے منتظم کا کمیشن یا بھتہ ۔

Husbandland : (n) جاگیر داری ، رعیت کا اجارہ ۔

Husbandless : (a) کنواری ؛ ناکتخدا ؛ بیوہ ۔

Husbandlike : (a) شوہرانہ ۔

Husbandly : (a) شوہر سے متعلق ؛ شوہر کا ۔

Husbandly : (adv.) کفایت شعاری سے ۔

Husbandman : (n) کاشتاکر ؛ کسان ؛ دہقان ؛ کھیتی کرنے والا ؛ گرہست ۔

Husbandry : (n) (۱) کشاورزی ؛ کاشتکاری ؛ زراعت ؛ کھیتی باڑی ۔ (۲) انتظام (اچھا یا برا) ۔ (۳) کفایت شعارانہ انتظام ؛ اقتصاد ؛ جزورسی ۔

Hush : (n) (۱) خاموشی ؛ خموشی ؛ سکوت ۔

Hush : (a) خاموش ؛ ساکن ۔

Hush : (v) (۱) خاموش یا چپ کردینا ؛ منہ بند کردینا ۔ (۲) خاموش ہوجانا ۔ (۳) دبا دینا ۔

Hush : (v) (پرندوں وغیرہ کو) شو شو کرکے اڑانا ۔

Hush : (v) پانی کو زور سے بہانا ۔

Hush : خاموش ! ۔

Hush : (n) سمندر کا مد ۔

Hush a by/Hush-a-by : چپ چاپ سو جاؤ ۔

Hush-boat/-ship : (n) مسلح جہاز جو تجارتی جہاز کے بھیس میں جرمن آبدوز کشتیوں کو دھوکا دینے کے لئے پہلی جنگ عظیم میں استعمال ہوتا تھا ۔

Hush-hush : (v) خموشی کی درخواست کرنا ۔

Hush-hush : (a) مخفی ۔

Hush-hush : (n) چھپانے کی پالیسی ۔

Hush-money : (n) منہ بھرائی ؛ رشوت (جو جرم کے اخفا کے لئے دی جائے) ۔

Hush-up : (v) معاملے کو دبادینا ۔

Hushed : (a) (۱) خاموش کیا ہوا ۔ (۲) مخفی ۔

Hushful : (a) خموش ۔

Husht : دیکھو Hush

Husht : (a) خموش ؛ ساکن ؛ خاموش کیا ہوا ۔

Husk : (n) [LG. 'huske'.] (۱) (پھلوں یا بیجوں کا) خشک پوست ؛ چھلکا ؛ بھوسی ؛ بھوسا ۔ (۲) (مجازاً) کسی چیز کا بیکار بیرونی حصہ ؛ خالی چھلکا ۔ (۳) سہارا دینے والا ڈھانچا ۔

Husk : (n) (۱) مویشیوں کی ایک بیماری ؛ سوکھی کھانسی ؛ ٹھنکا ۔ (۲) روکھاپن ؛ (آواز کا) بھاری پن ۔

Husk : (v) چھلکا اتارنا ؛ چھیلنا ؛ بھوسی اتار دینا یا صاف کردینا ۔

Husk : (v) (مویشیوں کا) کھانسنا ۔

Husked : (a) چھیلا ہوا ؛ چھلکا اتارا ہوا ۔

Huskily : (adv.) روکھے پن سے ؛ بھرائی ہوئی آواز میں ۔

Huskiness : (n) (۱) روکھا پن ۔ (۲) (آواز کا) بھاری پن ۔

Husking : (n) پھیلنا ۔

Husky : (n) [Supposed to be from Eskimo.] (۱) اسکیمو ۔ (۲) اسکیمو کتا ۔ (۳) اسکیمو کی زبان ۔

Husky : (a) (۱) چھلکوں یا بھوسی کا ؛ پوست دار ؛ چھلکے دار ۔ (۲) چھلکے کی طرح خشک ؛ سوکھا ۔ (۳) (شخص) خشک ؛ روکھا ؛ (آواز) بھرائی ہوئی ؛ بھاری ۔ (٤) مضبوط ؛ بھاری بھرکم ۔

Huso/Huse : (n) [med. L.] ایک بڑی قسم کی مچھلی جو اسود اور بحر خزر میں پائی جاتی ہے ۔

Huss/Hurse : (n) [Origin unkn.] ایک چھوٹی قسم کی شارک مچھلی؛ سگ ماہی ۔

Hussar : (n) [Magyar. 'huszar'.] (۱) پندرھویں کا ہنگری سوار جو ہلکے اسلحہ سے لیس رہتا تھا ۔ (۲) رسالہ کا سپاہی ؛ مسلح سوار ؛ اسپ سوار ۔

Black or death Hussar : (۱) Brunsurike کے سیاہ پوش سوار جو فرانس سے جنگ میں (۱۳-۱۸۰۹ء) "میں" جان لیں یا جان دیں" کے اصول پر عمل کرتے تھے ۔ (۲) (ادب میں) مصالحت کے خلاف ۔

Hussite : (n) [mod. L. 'Hussita'.] John Huss کا معتقد ۔

Hussy/Huzzy : (n) [Reduction of 'huswif' Housewife.] (۱) عورت کو مخاطب کرنے کا دیہاتی بدتمیزانہ طریقہ ۔ (۲) فاحشہ ۔ (۳) زبان دراز ، شوخ یا چنچل لڑکی ۔

Hustings : (n) [Late OE. 'husting'.] (۱) وہ جلسہ جہاں (سنہ ۱۸۵۰ سے قبل) پارلیامنٹ کے امیدوار منتخب کئے جاتے تھے ۔ (۲) انتخاب یا نام زدگی کی کارروائی ؛ انتخابی کارروائی ۔ (۳) عدالت جس کا اجلاس لندن کے گلڈ ہال میں ہوا کرتا تھا ۔

Hustle : (v) [MDu. 'husselen'.] (۱) زور سے دھکا دینا ؛ کہنی مارنا ۔ (۲) ڈھکیلنا ؛ لے جانا ۔ (۳) زبردستی کوئی کام کرانا ۔ (٤) دھکا کھانا ؛ ٹکرانا ۔ (٥) گھس پیٹھ کرکے رستہ نکالنا ؛ دھکم دھکا کرکے آگے بڑھنا ۔ (٦) شتابی کرنا ؛ عجلت کرنا ؛ ہڑبڑی مچانا ۔ (۷) پیسے یا کاروبار کے لئے کوشش کرنا ۔ (۸) دھوکا دینا ؛ چکما دےکر روپے حاصل کرنا ۔ (۹) (قحبہ کا) گاہک ٹھیک کرنا ۔

Hustle : (n) (۱) دھکم پیل ؛ تلے اوپر کرنا ؛ عجلت ؛ ہڑبڑی ۔ (۲) سرگرمی ۔ (۳) کام جس سے آمدنی ہو ۔ (٤) فریب ؛ جُل ۔

Hustle-bustle : (n) ہنگامہ آرا ؛ انتشار ۔

Hustler : (n) (۱) گھس پیٹھ کرنے والا ۔ (۲) جیب کتروں کی جماعت ؛ جیب کتروں کا شریک ۔ (۳) سرگرمی سے کام کرنے والا ۔ (٤) پیشہ ور جواری ۔ (٥) قحبہ ۔ (٦) بیچنے والا ۔ (۷) کھیت جوتنے کا آلہ ۔

Hustling : (a) (۱) سرگرم ۔ (۲) فحاشی ۔

Huswife : (n) دیکھو Housewife

Hut : (n) [Fr. 'hutte'.] (۱) جھونپڑا ؛ جھونپڑی ؛ بھدا مکان ۔ (۲) (عسکریات) لکڑی کا عارضی مکان جو فوج کے لئے بنالیا جاتا ہے ؛ پڑاؤ ۔ (۳) بندوق کی نال کی پن کا پچھلا حصہ ۔

Hut : (v) (۱) جھونپڑی میں رکھنا ؛ جھونپڑی بنانا ۔ (۲) جھونپڑی میں رہنا یا پناہ لینا ۔ (۳) فوج یا سپاہیوں کو جھونپڑی میں رکھنا یا ان کا مقیم ہونا ۔

Hutch : (n) [OFr. 'huche'.] (۱) بکس ؛ الماری ۔ (۲) خرگوش وغیرہ رکھنے کا ڈربا ۔ (۳) جھونپڑی ؛ کوٹھری ؛ چھوٹا مکان ۔ (٤) ٹھیلا ؛ کوئلہ گاڑی وغیرہ ۔ (٥) دو ہنڈرویٹ کا وزن ۔ (٦) کچی دھات کو دھونے کا ظرف ۔

Hutch : (v) (۱) بکس یا الماری رکھنا ۔ (۲) خام دھات کو بکس میں دھونا ۔

Hutchinsonian : (a) John Hutchinson سے متعلق ۔

Hutchinsonian : (n) John Hutchinson کا پیرو ۔

Hutia : (n) [Sp.] جزائر غرب الہند کا ایک قارز جانور ۔

Hutment : (n) (۱) رہنے کی جگہ ۔ (۲) لکڑی کے مکان کا پڑاؤ ۔

Huttonian : (a) James Huton (ارضیات داں) سے متعلق ۔

Huttonian : (n) James Huton ارضیاتی اصولوں کا معتقد ۔

Huyghenian : (a) ولندیزی ریاضی داں اور ماہر علم النجوم Christion Huyghe سے متعلق ۔

Huyghenian eyepiece : (a) Huyghen کا ایجاد کردہ دور بین کا منفی شیشہ ۔

Huzz : (v) [Imitative.] بھنکنا ؛ بھنبھنانا ۔

Huzza : (interj.) (تحسین و آفرین اور شرط کے اظہار کے لئے) واہ واہ؛ شاباش ؛ مرحبا ؛ آفرین ؛ سبحان اللّٰہ ؛ اہاہاہا ؛ کیا کہنے ؛ چہ خوش ؛ خوب ، صل علیٰ ۔

Huzza : (n) آفریں و مرحبا کے نعرے ؛ مسرت کے نعرے ۔

Huzza : (v) آفریں و مرحبا کہنا ؛ سبحان اللّٰہ ؛ صل علیٰ کا شور بلند کرنا ۔

Hy-spy/I.spy : (n) آنکھ مچولی کی قسم کا ایک کھیل ۔

Hyacinth : (n) [Fr. 'hyacinthe'.] (۱) زرقون زعفرانی ؛ ایک قسم کا قیمتی پتھر ۔ (۲) ارغوانی ؛ سنبل کے پھولوں کا رنگ ۔ (۳) سنبل کی قسم کے پودے جس کے پھول گھنٹی کی شکل کے ارغوانی ، آسمانی اور دوسرے رنگوں کے ہوتے ہیں ۔

Will or wood Hyacinth : جنگلی سنبل ۔

Hyacinthian : (a) سنبلی ؛ سنبل فام ؛ سنبل نما ۔

Hyacinthine : (a) دیکھو Hyacinthian

Hyades : (n) [Gr. 'Hyades'.] (ہینت) خوشہ عنقور ؛ ستاروں کا گچھا یا جھمکا جو عقد ثریا یا پروین کے قریب ہوتا ھے ۔

Hyaena : (۱) چرغ ؛ چرخ نما ؛ لکڑبگھا ۔ (۲) بے رحم ؛ ظالم ؛ دغا باز یا لیٹر آدمی ۔ (۳) تسمانیا کا شیر ۔

Hyalescence : (n) زجاجیت ۔

Hyalescent : (a) [Gr. 'hyalos'+ -Escent.] زجاجی ؛ شفاف ۔

Hyaline : (a) [L. 'hyalinus'.] زجاجی ؛ بلورنما ؛ شیشہ نما ؛ شفاف ۔

Hyaline : (n) (۱) (شعر) آئینہء فلک ؛ آئینہء بحر ۔ (۲) غشائے زجاجی (آنکھ سے) ۔ (۳) غضروف زجاجی ۔ (٤) شفاف مایہ ۔

Hyalite : (n) [Gr. 'hylos'+ -ITE.] بے رنگ عین الہر ؛ ایک طرح کا قیمتی پتھر جو بے رنگ ہوتا ھے ۔

Hyalitis : (n) (مرضیات) ورم زجاجیہ ۔

Hyalo- : سابقہ بہ معنی "زجاج" ۔

Hyalograph : (n) شیشہ پرکندہ کاری کرنے کا آلہ ۔

Hyalography : (n) شیشہ کندی ۔

Hyaloid : (a) زجاجی ؛ شفاف ؛ غشائے زجاجی سے متعلق ۔

Hyaloid : (n) (۱) غشائے زجاجی ؛ آنکھ کی شفاف جھلی ۔ (۲) آئینہء بحر ؛ آئینہء فلک ۔

Hyalonema : (n) [Mod. L.] اسفنج کی ایک قسم ۔

Hyalophane : (n) شیش فلسپار ۔

Hyaloplasm : (n) شفاف مایہ ۔

Hyaloplasmic : (a) شفاف مایہ سے متعلق ۔

Hyblaean/Hyblaen/Hyblan : (a) (۱) سسلی (Cicily) کے شہر ہبلا (Hybla) کا یا اس سے متعلق (جو شہد کی مکھیوں کے لئے مشہور ہے) ۔ (۲) شیریں ۔

Hybodont : (n) [Gr. 'hybodon'.] شارک مچھلی کی ناپید قسم ۔

Hybodont : (a) شارک مچھلی کی ایک ناپید جنس سے متعلق ۔

Hybrid : (n) [L. 'hybrida'.] (۱) دوغلا ؛ دونسلا جانور یا آدمی ؛ مخلوط النسل ۔ (۲) (نباتیات) پیوندی ؛ مخلوط ۔ (۳) (مجازاً) وہ چیز یا لفظ جو بے میل اجزا سے مرکب ہو ؛ مختلف العناصر شے ؛ مخلوط ۔

Hybrid : (a) (۱) دوغلا ؛ دونسلا ؛ دوقوما ؛ مخلوط النسل ؛ پیوندی ۔ (۲) بے میل اجزا سے مرکب ؛ مختلف العناصر ؛ مختلف الاجزا ؛ مخلوط ۔

Hybrid bill : (n) وہ مسودہ* قانون جس میں خصوصی اور عمومی دونوں عناصر ہوں ۔

Hybridism : (n) دونسلاپن ؛ دوغلاپن ؛ مختلف العناصر ہونا ؛ بے میل اجزا سے مرکب ہونا ۔

Hybridist : (n) دوغلے یا دونسلے بچے پیدا کرنے والا ؛ پیوندی کاری کرنے والا ۔

Hybridity : (n) مختلف الاجزا یا مختلف العناصر ہونا ؛ مخلوط ہونا ؛ دوغلاپن ؛ مخلوط النسلی ۔

Hybridizable : (a) (وہ نسل) جو دوسری نسل سے میل کھاسکے ؛ میل کھانے یا ملانے کے قابل ؛ پیوند لگانے کے قابل ۔

Hybridization : (n) دونسلوں کا ملانا ؛ دونسلوں کا ملنا ؛ پیوند لگانا ۔

Hybridize : (v) (۱) دونسلوں کو ملانا یا ان کا ملنا ؛ دوغلے یا دونسلے بچے پیدا کرنا ۔ (۲) (درختوں پر) قلم لگانا ؛ پیوند لگانا ۔

Hybridizer : (n) دیکھو Hybridist

Hydatic : (a) [Gr. 'hydatikos'.] آبی ؛ پنیالی پھنسی سے متعلق ۔

Hydatid : (n) (۱) پنیالی یا آبی پھنسی ؛ وہ پھنسی جس میں پانی بھرا ہواہو ۔ (۲) جانداروں کے پیٹ میں کدو دانے کی تھیلی ؛ کیسہ* کدو دانہ ۔

Hydatid : (a) (۱) آبی پھنسی سے متعلق یا اس طرح کا ۔ (۲) کیسہ* کدو دانہ میں مبتلا ۔

Hydatiform : (a) آبی پھنسی کی طرح یا اس کی شکل کا ۔

Hydra : (n) [Gr. 'hydra'.] (۱) (یونانی دیومالا) مار صد سر ؛ بہت سے سروں والا سانپ (جس کا ایک سر کٹنے پر کئی سر پیدا ہوجاتے ہیں) ۔ (۲) (مجازاً) ناقابل استعمال ؛ غیر استعمال پذیر شے ۔ (۳) پنیا سانپ ؛ پانی کا سانپ ۔ (٤) ایک کیڑا جو دریا وغیرہ میں رہتا ہے ؛ آبی کثیرپا ۔ (٥) (علم النجوم) حیت البحر ۔ (٦) کوئی بڑا یا خوف ناک سانپ ۔

Hydracid : (a) ہائیڈروجن آمیز ترشہ ۔

Hydraemia/Hydremia : (n) (طب) خونابی ؛ خون کا پتلا ہونا ۔

Hydragogue : (a) [Late L. 'hydragogus'.] (دوا) مدربول ؛ آب برار ۔

Hydragogue : (n) آب برار جلاب ۔

Hydramide : (n) سکانہ ڈائیا مائیڈ ۔

Hydramine : (n) (کیمیا) آکسیتھین (Oxythene) اساس ۔

Hydrangea : (n) [mod. L. 'Hydrangea'.] ایک جھاڑی جس میں سفید ، نیلے یا گلابی رنگ کے پھولوں کے گچھے لگتے ہیں ؛ گل ادریسی ۔

Hydrant : (n) (۱) آب انداز ؛ نلکی جو بڑے نل سے پانی لینے کے لئے لگی ہو ۔ (۲) شراب کے پیپے کا نلکا ۔

Hydranth : (n) (حیوانیات) غذائی حوین ؛ مرجان ۔

Hydrargyral/-ate/-ic/-ous : (a) سیمابی ۔

Hydrargyrism/Hydrargyrosis : (n) سمیت سیمابی ۔

**Hydrargyrum** : (n) [mod. L.] سیماب ؛ پارہ۔

**Hydrarthrosis** : (n) (مرضیات) استسقائے مفاصل۔

**Hydrastine** : (n) [mod. L. 'Hydrastis+ -INE.] (۱) ایک قسم کی القلی جو شمالی امریکا کے ایک پودے کی جڑ سے حاصل ہوتی ہے۔ (۲) اس القلی سے بنی ہوئی دوا۔

**Hydrate** : (n) [F. 'hydrate'.] (کیمیا) آبید ؛ وہ مرکب جن میں پانی اور دو منزل عنصر یا مرکب ہو۔

**Hydrate** : (v) (کیمیا) پانی کے ساتھ مرکب ہونا یا کرنا۔

**Hydrated** : (a) آبیدہ۔

**Hydration** : (n) آبیدگی۔

**Hydraulic** : (a) [L. 'hydraulicus'.] (۱) آب رسانی کا۔ (۲) پانی کی قوت سے چلنے والا ؛ ماقوائی۔ (۳) پانی میں پڑے پڑے سخت ہونے والا۔

**Hydraulic** : (n) عملی آبی طاقت۔

**Hydraulic belt** : (n) ماقوائی پٹہ۔

**Hydraulic block** : (n) آبی رافع شکنجہ۔

**Hydraulic brake** : (n) ماقوائی بریک۔

**Hydraulic elevator/-lift** : (n) ماقوائی مرفع ؛ مرفع آبی ؛ پن کھٹولا۔

**Hydraulic main** : (n) آبی بڑی نلکی۔

**Hydraulic mining** : (n) ما قوائی کان کنی۔

**Hydraulic press** : (n) آبی شکنجہ ؛ ما قوائی شکنجہ۔

**Hydraulic ram** : (n) ماقوائی پمپ ؛ مرفع آب ؛ آب کش۔

**Hydraulically** : (adv.) آبی طاقت کے ذریعہ۔

**Hydraulicking** : (n) دیکھو Hydraulic mining

**Hydraulico** : (n) دیکھو Hydraulic

**Hydraulicon** : (n) [Gr. 'hydraulikon'.] قدیم آبی ارگن۔

**Hydraulics** : (n) ماقوائیت ؛ ماسیلیات۔

**Hydrazine** : (n) [Hydr(ogen+azo+ -inc.)] ایک بے رنگ پائیدار گیس جس کا رد عمل شور ہوتا ہے۔

**Hydremia** : (n) دیکھو Hydraemia

**Hydremic** : (a) دیکھو Hydraemic

**Hydria** : (n) قدیم یونان یا روما کی پانی کی صراحی جس میں دو یا تین دستے لگے رہتے تھے۔

**Hydriad** : (n) [Gr. 'hydrias'.] جل پری۔

**Hydric** : (a) [Hydr(ogen+ -ic.] (کیمیا) ہائیڈروجن کا ؛ ہائیڈروجن دار۔

**Hydride** : (n) ہائیڈروجن اور دوسرے عناصر کا مرکب۔

**Hydriform** : (a) مار صد سر کی شکل کا ؛ آبی کٹیریا کی شکل کا۔

**Hydriodic** : (a) (کیمیا) ہائیڈروجن اور آیوڈین کا مرکب۔

**Hydriodic acid** . (n) ہائیڈروجن اور آیوڈین کی سادہ آمیزش۔

**Hydriodide** : (n) Hydriodic acid کا نامیاتی اصلیے کےساتھ مرکب۔

**Hydro-** : (n) (۱) پانی کے علاج کا شفاخانہ۔ (۲) برقابی گھر ؛ برقابی قوت۔

**Hydro-** : (a) برقابی۔

**Hydro-** : (a) ہائڈروجن کا ؛ ہائیڈروجن آمیز۔

**Hydro-** : (۱) لاحقہ بمعنی پانی کا ؛ پانی سے متعلق ؛ آبی ؛ مائی۔ (۲) بیماریوں کے نام کا جز ؛ نزول آب کا ؛ استسقائی۔ (۳) ہائیڈروجن سے مرکب۔

Hydro-aeroplane : (n) آبی طیارہ ۔

Hydro-pneumatic : (a) ماہوائی ۔

Hydrobarometer : (n) بار آب پیما ۔

Hydrobranch : (n) (حیوانیات) آبی معدہ پا ۔

Hydrobranchiate : (a) (حیوانیات) آبی معدہ پایہ ۔

Hydrobromic : (a) (کیمیا) ہائڈروجن اور برومین سے بنا ہوا ۔

Hydrobromic acid : (n) ایک بےرنگ تیز بو والی گیس ؛ ہائیڈرو برومک ایسڈ ۔

Hydrobromide : (n) ہائیڈرو برومک ایسڈ کا نامیاتی اصلیے کے ساتھ مرکب ۔

Hydrocarbon : (n) آبی کاربن؛ وہ مرکبات جن میں ہائیڈروجن اور کاربن ہوں ۔

Hydrocarbon-gas : (n) گیسی آبی کاربن ۔

Hydrocarbonate : (n) دیکھو Hydrocarbon

Hydrocarbonaceous : (n) آبی کاربن سے متعلق یا اس کی طرح کا ۔

Hydrocarbonic/Hydrocarbonous : (a) آبی کاربن سا ۔

Hydrocarbonate : (n) آبی کاربن ۔

Hydrocauline : (a) (حیوانیات) آب حیواں یا مرجانیہ کے مشترک لحم سے متعلق ۔

Hydrocaulus : (a) مرجانی حوین کے دھڑ سے متعلق ۔

Hydrocele : (n) (مرضیات) فتق آبی ؛ نزول الماء ۔

Hydrocelous : (a) فتق آبی میں مبتلا ۔

Hydrocephalic : (a) استسقائی دماغ سے متعلق یا اس بیماری میں مبتلا ۔

Hydrocephalis : (n) مرجانی حوین کے منہ اور شکم کے حصے ۔

Hydrocephalus/Hydrociphaly : (n) استسقائی دماغ ۔

Hydrocephaloid : (a) استسقائی دماغ سے مشابہ ۔

Hydrocephalous : (n) استسقائی دماغ میں مبتلا ۔

Hydrochloric : (a) جس میں ہائیڈروجن اور کلورین ہوں؛ ہائیڈرو کلورک ۔

Hydrochloric acid : (n) نمک کا تیزاب؛ ہائیڈروجن اورکاربن کا تیزاب ۔

Hydrochloride : (n) نمک کے تیزاب کا کسی نامیاتی اصلیے کے ساتھ مرکب ۔

Hydrocoralline : (a) آبی مرجانیہ کی ایک جنس سے متعلق ۔

Hydrocyanic : (a) جس میں ہائیڈروجن اور سائینوجن کا مرکب ہو ؛ ہائیڈرو سائینک ۔

Hydrocyanic acid : (n) ہائیڈروجن اور سائینوجن کا مرکب ۔

Hydrocycle : (n) آبی سائیکل ؛ سائیکل جو پانی پر چل سکے ۔

Hydrocyst : (n) انگشت حوین ۔

Hydrocystic : (a) انگشت حوین سے متعلق ۔

Hydrodynamic/-al : (a) ماقوا حرکی ؛ ماقوائی حرکت سیالات سے متعلق ۔

Hydrodynamics : (n) ماقوا حرکیات ؛ علم حرکت سیالات ۔

Hydrodynamometer : (n) محرک سیال کی قوت ناپنے کا آلہ ۔

Hydroecial : (a) اس کیسہ سے متعلق جس میں بعض دریائی جانوروں کا مشترک لحم چھپایا جاتا ہے ۔

Hydroecium : (n) وہ کیسہ جس میں بعض دریائی جانوروں کا مشترک لحم چھپایا جاتا ہے ۔

Hydroelectric : (a) برقابی ؛ آبی برقی ؛ پانی یا بھاپ سے بجلی پیدا کرنے والا ۔

Hydroelectricity : (n) آبی برق ۔

Hydroextractor : (n) کپڑے سکھانے کی مرکز گریز مشین ۔

Hydrofluoric : (a) جس میں ہائیڈروجن اور فلورین کے مرکب ہوں ۔

Hydrofluoric acid : (n) ایک بے رنگ گیس ؛ ہائیڈرو فلورك ایسڈ ۔

Hydrofluosilicate : (n) Hydrofluosilicie acid کا نمك ۔

Hydrofluosilicic : (a) جس میں ہائیڈروجن ، فلورین اور سکیلون شامل ہوں ۔

Hydrofluosilicid acid : (n) ایك دھواں نکلتا ہوا گیس جو گرم ہونے پر شیشے پر اثر انداز ہوتا ہے

Hydrogalvanic : (a) رقیق کے ذریعہ گلوانی برق پیدا کرنے متعلق ۔

Hydrogen : (n) ہائیڈروجن ؛ آب زا ؛ حمیضین ۔

Hydrogen-bomb : (n) ہائیڈروجن بم ۔

Hydrogenate : (v) ہائیڈروجن ملا یا اس سے مرکب کرنا ۔

Hydrogenation : (n) ہائیڈروجن ملانا یا اس سے مرکب کرنا ۔

Hydrogenium : (n) (کیمیا) ہائیڈروجن (بطور دھات) ۔

Hydrogenize : (v) ہائیڈروجن بھرنا ؛ ہائیڈروجن ملانا ۔

Hydrogenous : (a) جس میں ہائیڈروجن ہو ؛ ہائیڈروجن سے متعلق ۔

Hydrogeological : (a) ارضیات کے اس حصے سے متعلق جو زمین پر یا زیر زمین پانی کے سلسلے سے بحث کرتا ہے ۔

Hydrogeology : (n) ارضیات کا وہ حصہ جو زمین کے اوپر یا تہ نشیں پانی کے سلسلے سے بحث کرتا ہے ۔

Hydrographer : (n) ماہر علم بحارو انہار ۔

Hydrographic/-al : (a) علم بحارو انہار سے متعلق ۔

Hydrographically : (adv.) علم بحارو انہار کی رو سے ۔

Hydrography : (n) (۱) علم بحارو انہار ۔ (۲) علم بحارو انہار کا موضوع ۔

Hydroid : (a) (۱) میہ نما ؛ ہائیڈرا صفت ۔ (۲) آبی کثیر پا کے ایك سلسلے سے متعلق ۔

Hydroid : (n) آبی مرجانیہ ؛ ہائیڈرا صفت جانور ۔

Hydroidean : (a) آبی کثیرپا ۔

Hydroiodic : (a) دیکھو Hydriodic

Hydrokinetic/-al : (n) علم حرکت سیالات سے متعلق ؛ ماحرکی ۔

Hydrokinetics : (n) ماحرکیات ؛ علم حرکت سیالات ۔

Hydrologic/-al : (a) مائیات سے متعلق ۔

Hydrologisyt : (n) ماہر مائیات ۔

Hydrology : (n) مائیات ۔

Hydrolysis : (n) آب پاشی ؛ آب پاشیدگی ؛ تحلیل مائی ۔

Hydrolytic : (a) آب پاشی سے متعلق ۔

Hydromagnesite : (n) میگنیشیم کا آب دار کاربونیٹ ۔

Hydromancy : (n) آبی تفاعُل ۔

Hydromania : (n) (مرضیات) جنون مائی ۔

Hydromantic : (a) [med. L. 'hydromanticus'.] آبی تفاعُل سے متعلق ۔

Hydromechanics : (n) ماء میگانیات ؛ علم حرکت وسکون سیالات ۔

Hydromedusan : (a) نسلی مرجانیہ سے متعلق۔

Hydromel : (n) [L. 'hydromeli'.] شہد آب ؛ شہد کا شربت ؛ پانی اور شہد کا مرکب۔

Hydrometallurgy : (n) آبی دھات کاری۔

Hydrometeor : (n) شہاب آبی ؛ ماجویہ۔

Hydrometeorological : (a) ماجویات سے متعلق۔

Hydrometeorology : (n) ماجویات۔

Hydrometer : (n) (۱) آب پیما ؛ مائع پیما ؛ مقیاس الماء۔ (۲) مقیاس رو ؛ روپیما۔

Hydrometric/-al : (a) آب پیمائی سے متعلق ؛ روپیمائی سے متعلق۔

Hydrometry : (n) [mod. L. 'hydrometria'.] (۱) آب پیمائی ؛ رو پیمائی۔ (۲) آب پیما کے ذریعہ ثقل نوعی نکالنا۔ (۳) مائع سکونیات کا وہ حصہ جو آب پیما کے ذریعہ ثقل نوعی نکالنے کے متعلق بحث کرتا ہے۔

Hydromica : (n) آبی ابرک۔

Hydromicaceous : (a) آبی ابرک دار۔

Hydronephrosis : (n) استسقائے گردہ۔

Hydronephrotic : (n) استسقائے گردہ سے متعلق یا اس جیسا ؛ استسقائے گردہ میں مبتلا۔

Hydropath : (n) طبیب آبی۔

Hydropathic/-al : (a) علاج بالماء کا۔

Hydropathist : (n) طبیب آبی۔

Hydropathize : (v) علاج بالماء کرنا۔

Hydropathy : (n) علاج بالماء ؛ پانی سے علاج۔

Hydroperitonaeum : (n) (مرضیات) استسقائے شکم۔

Hydrophane : (n) (معدنیات) عین الماء ؛ آبی نشب ؛ دودھیا پتھر جو پانی جذب کرتا ہے اور پانی میں ڈالتے ہی شفاف ہوجاتا ہے۔

Hydrophanous : (a) پانی میں ڈالنے سے شفاف ہوجانے والا؛ عین الماء کی طرح۔

Hydrophid : (n) (حیوانیات) ایک قسم کا زہریلا آبی سانپ جو بحر ہند میں پایا جاتا ہے۔

Hydrophobe : (n) آب گریز۔

Hydrophobia/Hydrophoby : (n) [Late L.] (۱) پانی سے ڈرنا جوسگ گزیدگی کی علامت ہے۔ (۲) سگ گزیدگی کا جنون ؛ ہُڑک ؛ کتے کی لہر۔ (۳) آب ترسی ؛ پانی کا ڈر ؛ پانی کا خوف ؛ (مجازاً) جنون ؛ پاگل پن۔

Hydrophobic/-al/Hydrophobous : (a) کُتے کی ہُڑک کا؛ سگ گزیدگی کا ؛ سگ گزیدہ جیسے کُتے کی ہُڑک ہو۔

Hydrophobist : (n) سگ گزیدگی کا معالج۔

Hydrophoran : (a) [mod. L. 'Hydrophoa'.] مرجانیان کی تین زیریں جماعتوں میں سے کسی ایک سے متعلق۔

Hydrophoran : (n) مرجانیان۔

Hydrophore : (n) [G. 'hydrophor'.] آب بردار ؛ ایک آلہ جس سے خواہش کے مطابق کسی گہرائی کا بھی پانی بطور نمونہ حاصل کیا جاسکتاہے۔

Hydrophyll : (n) (نباتیات) پودوں کی ایک جنس کا نام۔

Hydrophylliaceous : (a) ورقہ صفت۔

Hydrophyllium : (n) ورقہ فلس۔

Hydropult : (n) دستی پمپ۔

Hydrophyte : (n) آبی پودا ؛ نبات الماء۔

Hydrophytography : (n) آبی پودوں کا بیان ۔

Hydrophytology : (n) نباتیات کی وہ شاخ جو آبی پودوں سے بحث کرتی ھے ۔

Hydrophyton : (n) بعض نو آباد مرجانیان کی حوین بستی کا شاخ نما سہارا ۔

Hydrophytous : (a) بعض نو آباد مرجانیان کی حوین بستی کے شاخ نما سہارے کی طرح کا ۔

Hydropic : (a) [ME. 'hydropike'.] (مرضیات) استسقائی ؛ نزولی ؛ نزولی آب کا ؛ پانی اترنے کا جلندھری ۔

Hydropic : (n) استسقاء کی دوا ۔

Hydropically : (adv.) استسقاء میں مبتلا ھوکر ۔

Hydroplane : (n) (۱) آب طیارہ ۔ (۲) جہاز کو سطح آب سے اوپر اٹھانے کا طیارہ ۔ (۳) آبدوز کا پتوار ۔

Hydrops : (n) [L.] استسقاء جلندھر ۔

Hydropsy : (n) [ME. 'id-, ydropsie'.] استسقاء جلندھر ۔

Hydroquinone/Hydrochinon(e)/Hydrokinone : (n) [Hydro(gen+uinons] ہائیڈروکینون ؛ ایک محلول جو تصویر ابھارنے کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔

Hydrorachis/Hydrorrhachis : (n) (مرضیات) استسقاء النخاع ۔

Hydrorhiza : (n) زمین ساق جس سے مرجانیان کی بستی دوسری چیزوں کے ساتھ منسلک رہتی ھے ۔

Hydrorhizal : (a) وہ زمین ساق جس سے مرجانیان کی بستی دوسری چیزوں سے منسلک رہتی ھے ۔

Hydroscope : (n) رطوبت پیما ؛ آلہ رطوبت نما ؛ آب بین ؛ تہ آب بین ؛ آبی گھڑی ۔

Hydrosomal/Hydrosomatous : (a) مرجانی بستی سے متعلق ۔

Hydrosome : (n) [mod. L. 'hydrosoma'.] مرجانی بستی ۔

Hydrosphere : (n) (۱) کرۂ آب ۔ (۲) کرۂ رطوبت ھوا ۔

Hydrospire : (n) ورقہ ورقہ نلکیاں جس سے سمجھا جاتا تھا کہ خار پوست سانس لیتے تھے ۔

Hydrostat : (n) (۱) آب قرار ۔ (۲) ارتفاع آب پیما ؛ برقی آلۂ دریافت آب ۔

Hydrostatic : (a) ماسکونی ؛ سکون سیالات ۔

Hydrostatic balance : (n) ماسکونی ترازو ۔

Hydrostatic bed : (n) پانی کا پرت ۔

Hydrostatic bellows : (n) پن دھونکنی ۔

Hydrostatic paradox : (n) ماسکونی معجزہ ؛ یہ نظریہ کہ کسی کامل سیال کی چھوٹی سی چھوٹی مقدار کو ہر دوسری مقدار سے متوازن کیا جاسکتا ھے ۔

Hydrostatic press : (n) شکنجۂ آبی ۔

Hydrostatical : (a) سکون سیالات کا ۔

Hydrostatically : (adv.) سکون سیالات کی رو سے ۔

Hydrostatician : (n) ماسکونیات کا ماہر ۔

Hydrostatics : (n) ماسکونیات ؛ علم سکون سیالات ۔

Hydrosulphide : (n) (کیمیا) ہائیڈروجن سلفائیڈ کا کسی دھات یا اصلیہ کے ساتھ مرکب ۔

Hydrosulphuric : (a) جس میں صرف ہائیڈروجن اور گندھک ھو ۔

Hydrotalcite : (n) الومینم اور میگنیشیم کا آب دار آکسائیڈ ۔

Hydrotelluric : (a) (کیمیا) ہائیڈروجن اور ٹیلوریم کے مرکب سے بنا ہوا ۔

Hydrotellurates : (n) ہائیڈروجن اور ٹیلوریم کے مرکب کا نمک ۔

Hydrotheca : (n) مرجان جدا کا کمامہ ۔

Hydrothecal : (a) مرجان جدا کے کمامے سے متعلق ۔

Hydrotherapeutic : (a) پانی کے علاج کا ۔

Hydrotherapeutics : (n) علاج بالماء آبی علاج ۔

Hydrotherapy : (n) دیکھو Hydrotherapeutics

Hydrothermal : (a) گرم آبی ، سطح ارض پر گرم پانی کا (عمل) ؛ حرابی ۔

Hydrothorax : (n) (مرضیات) استسقائے سینہ ؛ استسقاالصدر ؛ وہ بیماری جس میں سینے کے اندر پانی ہوجائے ۔

Hydrotic/-al : (a) پسینہ آور ؛ معرق ۔

Hydrotic : (n) پسینہ آور دوا ؛ معرق دوا ۔

Hydrotically : (adv.) بطور معرق ۔

Hydrotropic : (a) (نباتیات) آب رخ ۔

Hydrotropism : (n) (نباتیات) آب رخی ؛ پودوں کا رطوبت کی طرف میلان ۔

Hydrous : (n) [Gr. 'hydro'+ -ous.] آب دار؛ آبی ، جس میں پانی ہو؛ پُرآب ۔

Hydroxide : (n) ہائیڈروکسائیڈ ؛ ایک عنصر یا اصلیہ کا آکسیجن اور ہائیڈروجن کے ساتھ مرکب ۔

Hydroxy- : Hydroxyl دار ۔

Hydroxyl : (n) یك گرفتہ اصلیہ جس میں ایک ایٹم ہائیڈروجن کا ایک ایٹم آکسیجن کا ہوتا ہے ۔

Hydroxylamine : (n) ایك اساسی مادہ جو ($NH_2OH$) جو امونیا سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Hydrozoa : (n) (حیوانیات) آب حیوانیات ؛ مرجانیان ؛ دریائی جانور ۔

Hydrozoal/-an/-ic : آب حیوانیات سے متعلق ۔

Hydrozoan : (n) آب حیواں ۔

Hydrozoon : (n) آب حیواں ۔

Hydrus : (n) (۱) ایك افسانوی بحری سانپ ۔ (۲) (علم النجوم) میۃ الماء ۔

Hyemal : دیکھو Hiemal

Hyena : (n) [L. 'hyaena'.] دیکھو Hyaena

Hyena-dog : (n) جنوبی افریقہ کا چرخ کی طرح کا جانور ۔

Hyeto- : سابقہ بمعنی "بارش کا" ۔

Hyetograph : (n) باراں نگار ؛ باراں شمار ۔

Hyetographic/-al : (a) باراں نگار سے متعلق ۔

Hyetographically : (adv.) بطور باراں نگاری ۔

Hyetography : (n) باراں شماری ؛ حساب بارش ۔

Hyetological : (a) مطریات سے متعلق ؛ علم باراں سے متعلق ۔

Hyetology : (n) علم باراں ؛ مطریات ۔

Hyetometer : (n) باراں پیما ؛ بارش پیما ۔

Hyetometrogaph : (n) خودکار باراں نگار ۔

Hygeia : (n) [Gr. 'hygeia'.] (۱) (یونانی اساطیر) صحت کی دیوی ؛ تندرستی کی دیوی ۔ (۲) صحت مجسم ؛ مجسمہ صحت ۔ (۳) صفائی کا نظام ۔ (٤) (علم النجوم) دسواں سیارچہ ۔

Hygeian : (a) صحت کی دیوی یا صحت سے متعلق ۔

Hygeist : (n) حفظان صحت کا ماہر ۔

Hygiene : (n) [Fr.] (۱) اصول صحت ۔ (۲) حفظان صحت ؛ علم حفظ صحت ۔

Hygienic/-al : (a) اصول یا حفظان سے متعلق ؛ مفید صحت ؛ حفظان صحت کا ۔

Hygienically : (adv.) حفظان صحت کے اصول پر ؛ حفظان صحت کی رو سے ۔

Hygienics : (n) علم حفظان صحت ۔

Hygienist : (n) حفظان صحت کا ماہر ۔

Hygiology : (n) صحتیات ؛ علم حفظ صحت ۔

Hygrine : (n) [Gr. 'hygros'+ -INE.] (کیمیا) کو کوا کے پتے سے حاصل کیا ہوا ایک القلی نما ۔

Hygro-/Hygr- : سابقہ بمعنی "سیالات کا" "رطوبت کا" "رطوبت" ۔

Hygrodeik : (n) ایک قسم کا رطوبت پیما ؛ رطوبت نما ؛ مرطوبیت نما ۔

Hygrograph : (n) رطوبت نگار ۔

Hygrology : (n) رطوبیات ؛ علم رطوبت ہوا ؛ علم رطوبت جسم ۔

Hygrometer : (n) مقیاس رطوبت ؛ رطوبت پیما ۔

Hygrometric/-al : (a) (۱) رطوبت پیمایانہ ؛ رطوبت پیمائی کا ۔ (۲) نم گیر ؛ رطوبت سے متاثر ہونے والا ۔ (۳) نم ؛ مرطوب (پانی) ۔

Hygrometrically : (adv.) رطوبت پیمائی سے ۔

Hygrometry : (n) رطوبت پیمائی ۔

Hygrophanous : (a) (۱) مرطوب نما ۔ (۲) مرطوب ہونے پر نیم شفاف اور خشک ہونے پر غیر شفاف نظر آنے والا ۔

Hygrophilous : (a) رطوبت پسند ؛ رطوبت باش ۔

Hygroplasm : (n) نخز مایہ سیال حصہ ۔

Hygroscope : (n) رطوبت نما ؛ رطوبت بیں ۔

Hygroscopic/-al : (a) (۱) رطوبت نما یا رطوبت نمائی سے متعلق ۔ (۲) نم گیر ؛ رطوبت سے متاثر ہونے والا ۔ (۳) نم ؛ مرطوب (پانی) ۔

Hygroscopally : (adv.) رطوبت نمائی سے ۔

Hygroscopicity : (n) رطوبت نمائی سے متاثر ہونے کی صلاحیت ۔

Hygroscopy : (n) رطوبت نمائی ۔

Hyla : (n) [mod. L.] ایک قسم کا مینڈک ۔

Hylaeosaurus/Hylaeosaur : (n) [mod. L.] عظیم متحجر سوس مار ماہی ۔

Hyleg : (n) [pers. 'hailag'.] (علم النجوم) ہیلاج ؛ طالع ستارہ ۔

Hylo- : سابقہ بمعنی "چوب" "مادہ" ۔

Hylo-ideal : (a) مادی مثالیت سے متعلق ۔

Hylo-idealism : (n) مادی مثالیت ۔

Hylo-idealist : (n) مادی مثالیت کا پیرو ۔

Hylo-morphism : (n) نظریہ' قدم مادہ ؛ یہ نظریہ کہ مادہ کائنات کی علت اولیٰ ہے ۔

Hylobate : (n) [mod. L.] لنگور ۔

Hylodes : (n) [mod. L.] (حیوانیات) امریکی مینڈکوں کی ایک جنس ۔

Hyloist : (n) مادے کو خدا ماننے والا ۔

Hylomorphist : (n) نظریہ' قدم مادہ کا حامی ۔

Hylopathism : (n) یہ نظریہ کہ مادہ ذی حس ہے ۔

Hylopathist : (n) یہ نظریہ رکھنے والا کہ مادہ ذی حس ہے ۔

Hylophagous : (a) چوب خور ۔

Hylotheism : (n) دیکھو Hullotheism

Hylotheist : (n) مادہ پرست ؛ الوہیتِ مادہ کا معتقد ۔

Hylotheistic : (a) مادہ پرستی سے متعلق ؛ مادہ پرستانہ ۔

Hylozoic : (a) مادی ۔

Hylozoism : (n) ہیولیت ؛ حیاتیات مادہ ؛ مابیت یہ عقیدہ کہ مادہ زندہ ہے یا یہ کہ زندگی مادے کی خاصیت ہے ۔

Hylozoist : (n) مادہ پرست ۔

Hylozoistic : (a) مادیانہ ۔

Hymen : (n) [L. 'hymen'.] (۱) (تشریح) غشاء بکارت ؛ پردہ٭بکارت ؛ بکارہ ؛ وہ جھلی جو فرج کی منہ کے اندر ہوتی ہے ۔ (۲) (حیوانیات) غشاء ؛ جھلی ۔

Hymen : (n) [L. 'hymen'.] (رومی اور یونانی دیومالا) شادی کا دیوتا ؛ بیاہ دیوتا ۔

Hymenal : (n) بُکاری ۔

Hymeneal/Hymenean : (n) [L. 'hymenaeus'.] شادی کا ؛ شادی متعلق ؛ ازدواجی ۔

Hymeneal : (n) (۱) شادی کا گیت ۔ (۲) عروسی ؛ شادی ؛ بیاہ ۔

Hymeneally : (adv.) ازدواجی طور پر ۔

Hymenial : (a) غشاء ثمردان سے متعلق ؛ غشائیہ سے متعلق ۔

Hymenium : (n) [Gr. 'hymenion'.] غشاء ثمر بند ؛ غشائیہ ؛ طبق ثمر بند ۔

Hymeno-: سابقہ بمعنی "جھلی کا" "پردہ بکارت" ؛ غشاء ۔

Hymenogeny : (n) غشازائی ۔

Hymenomycetal/-tous : (a) ایسے سماروغ سے متعلق یا اسکا سا جس میں غشائیہ بذور بردار کی سطح پر ہوتا ہے ۔

Hymenomycete : (n) سماروغ کی قسم جس میں غشائیہ بذور بردار کی سطح پر ہوتا ہے ۔

Hymenomycetoid : (n) ایسے سماروغ کی طرف جس میں غشائیہ بذور بردار کی سطح پر ہوتا ہے ۔

Hymenophore/Hymenophorum : (n) سماروغ کا وہ حصہ جو غشائیہ کو سہارا دیتا ہے ؛ غشائیہ بردار ۔

Hymenopter : (n) [Fr. 'hymenoptere'.] غشائی بردار ۔

Hymenoptera : (n) غشائی پردارن ؛ غشائی بالان ؛ بڑے کیڑے جن کی جھلی سے مشابہ چار پر ہوتے ہیں ۔

Hymenopteral : (a) غشائی پردار ؛ چار جھلی نما پر رکھنے والے ۔

Hymenopteran : (n) غشائی پردار ۔

Hymenopterist : (n) حشریات کے اس شعبے کا ماہر جو غشائی پرداران کا مطالعہ کرتا ہے ۔

Hymenopterological : (a) حشریات کے اس شعبے کا جو غشائی پردارن سے متعلق ۔

Hymenopterologist : (n) حشریات کے اس شعبے کا ماہر جو غشائی پرداران کا مطالعہ کرتا ہے ۔

Hymenopterology : (n) حشریات کا وہ شعبہ جو غشائی پردارن سے متعلق ہے ۔

Hymenopterous : (a) غشائی پردار ؛ چار جھلی نما پروں والا ۔

Hymenotomy : (n) بکارہ شگافی ۔

Hymn : (n) [ME. 'imne, ymne'.] نغمہ؛ حمد ؛ مناجات ؛ ترانہ حمد ؛ بھجن ۔ (۲) قصیدہ ۔

Hymn : (v) ترانہ؛ حمد گانا؛ بھجن گانا ؛ خدا کی تعریف کے گیت گانا ۔

Hymn-book : (n) مناجاتوں یا بھجنوں کی کتاب ۔

Hymnal : (a) بھجنوں یا مناجاتوں کا ۔

Hymnal/Hymnary : (n) بھجنوں یا مناجاتوں کی کتاب ۔

Hymner : (n) بھجن یا مناجات گانے والا ۔

Hymnic : (a) مناجات یا بھجن کا ؛ حمد کا ۔

Hymnic : (n) بھجن کی طرح کی نظم ۔

Hymnist : (n) بھجن یا مناجات لکھنے والا ۔

Hymnody : (n) [med. L. 'hymnodia'.] (۱) حمد سرائی ؛ مناجات یا بھجن گانا ۔ (۲) مناجات تصنیف کرنا ؛ بھجن بنانا ۔ (۳) بھجنوں یا مناجاتوں کی کتاب ؛ بھجن نامہ ؛ مناجات نامہ ۔

Hymnographer : (n) بھجن نگار ؛ بھجن بنانے والا ؛ مناجات نگار ۔

Hymnography : (n) بھجن یا مناجات نگاری کا علم ۔

Hymnologic/-al : (a) مناجات گوئی کا؛ علم مناجات کا؛ بھجن ودیا کا ۔

Hymnologically : (adv.) علم مناجات کی رو سے ۔

Hymnologist : (n) مناجات گو ؛ علم مناجات کا ماہر ۔

Hymnology : (n) [Gr. 'hymnologia'.] (۱) مناجات گوئی ؛ علم مناجات ؛ بھجن ودیا ۔ (۲) مناجاتوں یا بھجنوں کا مجموعہ ۔

Hyne : (adv.) دیکھو Hence

Hy- : [Gr. 'hyo-'.] سابقہ بمعنی "لامی" ۔

Hyobranchial : (n) گلپھڑے اور زبان کی جڑ کی ہڈی سے متعلق ۔

Hyoepiglottic/Hyoepiglottidean : (a) زبان کی جڑ کی ہڈی کو لسان المزمار سے ملانے والا ۔

Hyoganoid/Hyoganoidean : (a) سگ ماہی کی ایک زیر جماعت سے متعلق ۔

Hyoglossal/Hyoglossian : (a) زبان اور زبان کی جڑ کی ہڈی سے منسلک ۔

Hyoglossus : (n) زبان اور زبان کی جڑ کی ہڈی کا ایک عضلہ ۔

Hyoid : (a) [Fr. 'hyoide'.] زبان کی جڑ کی ہڈی سے متعلق ؛ لامی ۔

Hyoid : (n) زبان کی جڑ کی ہڈی اور شیریان ۔

Hyoid arch/-apparatus: (n) ریڑھ دار جانوروں کا دوسرا محراب احشائی ۔

Hyoidal/Hyoidan : (a) (تشریح) زبان کی جڑ کی ہڈی سے متعلق ۔

Hyoidean : (a) دیکھو Hyoidal

Hyomadibular : (a) زبان کی جڑ کی ہڈی اور نچلے جبڑے سے متعلق ۔

Hyomadibular : (n) عظم تعلیقی ۔

Hyomadibular bone : (n) (مچھلیوں کی) عظم تعلیقی ۔

Hyomadibular cleft : (n) ریڑھ دار جانوروں کے جنین کے نچلے جبڑے اور محراب احشائی کا درمیانی شگاف ۔

Hyomental : (a) زبان کی جڑ کی ہڈی اور ٹھوڑی سے متعلق ۔

Hyoplastron : دوسرے محراب احشائی اور سینے کی ہڈی سے متعلق ۔

Hyoplastrol : (a) دیکھو Hyoplastron

Hyoscapular : (a) زبان کی جڑ کی ہڈی اور شانے کی ہڈی سے متعلق ۔

Hyoscine : (n) (کیمیا) وہ القلائیڈ جو henbane میں ہوتے ہیں ۔

Hyoscyamia/Hyoscyamine : (n) سیکراتی قلیاسا؛ ایک نہایت زہریلی القلی جو بھنگ سیاہ سے حاصل ہوتی ہے ($C_{17}H_{23}NN_3$)۔

Hyoscyamus : (n) بھنگ سیاہ۔

Hyosternal : (a) دیکھو Hyoplastron

Hyosternal : (n) کچھوے کے پوست کے شکمی حصے کی پلیٹوں کے دوسرے جوڑے میں سے ایک۔

Hyosternum : (n) دیکھو Hyosternal

Hyostylic : (a) (تشریح) وہ جس کا نچلا جبڑا کھوپڑی سے عظم تعلیقی کے ذریعہ جڑا ہوتا ہے ؛ نچلا جبڑا۔

Hyothyroid : (a) زبان کی جڑ کی ہڈی اور غضروف درقی سے متعلق۔

Hyothyroid : (n) لامی درقی عضلہ۔

Hypaethral/-ethral : (a) [L. 'hypaethrus'.] (۱) کھلا ہوا ؛ بغیر چھت کا ؛ غیر مسقف۔ (۲) زیر آسمان۔

Hypalgeria : (n) قلت حس درد ؛ کم درد حسی۔

Hypallage : (n) [Late L.] (صرف و نحو) کسی جملے کے دوفقروں یا لفظوں کی نحوی ترتیب کو بدل دینا۔

Hypanthial : (a) مسند گل سے متعلق۔

Hypanthium : (n) مسند گل۔

Hypapophysial : (a) جسم فقری کے ریڑھ کے آماسیہ سے متعلق۔

Hypapophysis : (n) جس فقری کی ریڑھ کا آماسیہ۔

Hyparterial : (a) زیر شیریانی۔

Hypaspist : (n) [Gr. 'hypaspistes'.] سپر بردار۔

Hypate : (n) [Gr. 'hipate'.] قدیم یونانی موسیقی میں سب سے نیچا سُر۔

Hypaxial : (a) (تشریح) زیر عمود فقری ؛ زیر محوری۔

Hyper : سابقہ بمعنی "بیش" "شدید" "حدت" "بے حد"۔

Hyper chromatism : (n) زیادتی رنگ۔

Hyperaemia/Hyperhaemia/Hyperemia : (n) (مرضیات) غلبۂ خون؛ اجتماعِ خون۔

Active/arterial hyperaemia : شیریانی اجتماع خون۔

Passive/venous hyperaiemia : وریدی اجتماع خون۔

Hyperaemic/Hypermic: (a) غلبۂ خون سے متعلق ؛ اجتماع خون سے متاثر۔

Hyperaesthesia : (n) [Hyper+Gr. 'aisthesia'.] (مرضیات) شدت احساس (اعصاب کی)۔

Hyperaesthetic : (a) شدید الاحساس۔

Hyperalbuminosis : (n) (مرضیات) خون میں البومن کی زیادتی۔

Hyperapophysial : (a) شدید آماسہ سے متعلق۔

Hyperapophysis : (n) (تشریح) شدید آماسہ۔

Hyperbatic : (a) معکوس۔

Hyperbatically : (adv.) معکوس طور پر۔

Hyperbaton : (n) [Gr. 'hyperbaton'.] الفاظ کی ترتیب معکوس (تاکید کی غرض سے) ؛ عکس ترتیب تاکیدی۔

Hyperbola : (n) [mod. L.] (علم ہندسہ) شکل ہذلولی ؛ قطعہ ہذلولی ؛ قطعہ زائد ہذلولی۔

Hyperbole : (n) (عروض یا معانی) مبالغہ ؛ اغراق۔

Hyperbolic/-al : (a) [Late L. 'hypebolicus'.] (۱) ہذلولی۔ (۲) غلو آمیز ؛ مبالغہ آمیز ؛ اغراقی۔

Hyperbolic curvature : (n) ہذلولی انحناء۔

Hyperbolic function : (n) ہذلولی تفاعُل۔

Hyperbolic logarithm : (n) طبعی لوگارتھم۔

Hyperbolic spiral : (n) ہذلولی مرغولہ۔

Hyperbolically : (adv.) مبالغے سے ؛ اغراق سے۔

Hyperbolism : (n) (۱) وہ فقرہ جس میں مبالغہ یا اغراق ہو ؛ مبالغہ یا اغراق سے کام لینا۔ (۲) (علم ہندسہ) ہذلولیت۔

Hyperbolist : (n) مبالغے یا اِغراق سے کام لینے والا۔

Hyperbolize : (v) مبالغے یا اِغراق سے کام لینا۔

Hyperboloid : (n) (علم ہندسہ) ہذلولی نما۔

Hyperborean : (a) [Late L. 'hypeboreanus'.] انتہائی شمالی ؛ شمالی بارد۔

Hyperborean : (n) (۱) انتہائی شمالی باشندہ ؛ ملک کے انتہائی شمال کا باشندہ۔ (۲) (یونانی دیومالا) وہ قوم جو باد شمال کی حد سے پرے نور آفتاب میں رہتی تھی اور جہاں دولت کی گنگا بہتی تھی۔

Hyperbranchycephalic : (a) انتہائی کوتاہ سر۔

Hyperbranchycephaly : (n) انتہائی کوتاہ سری۔

Hyperbranchial : (a) (حیوانیات) گلپھڑے سے اوپر واقع۔

Hypercardia : (n) (مرضیات) امتداد قلب۔

Hypercatalectic : (a) [Late L. 'hypercatalecticus'.] (مصرعہ) جس کے آخر میں ایک ہجا بڑھا دیا گیا ہو۔

Hyperconic : (a) دو مخروط نما کے تقاطع سے متعلق۔

Hypercritic/-al : (a) ادنیٰ ادنیٰ فروگذاشتوں اور خامیوں پر نکتہ چینی کرنے والا ؛ بال کی کھال کھینچنے والا ؛ خردہ گیر ؛ خردہ گیرانہ۔

Hypercritically : (adv.) خردہ گیری سے۔

Hypercriticism : (a) خردہ گیری۔

Hypercriticize : (v) خردہ گیری کرنا ؛ بال کی کھال کھینچنا۔

Hyperdeterminant : (n & a) (ریاضیات) علامتوں کا معین کرنے والا۔

Hyperdulia : (n) حضرت مریم کا شدت احترام۔

Hyperdulic/-al : (a) حضرت مریم کے شدت احترام سے متعلق۔

Hypergamy : (n) بالازدواج۔

Hypergenesis : (n) بیش نمو۔

Hyperhidrosis/Hyperidrosis : (n) (مرضیات) تعرق ؛ کثرت پسینہ۔

Hypericum : (n) [L.] ایک قسم کا پودا جس کا پھول زرد ہوتا ہے۔

Hyperideation : (n) دماغی سرگرمی کی زیادتی ؛ دماغی بے چینی۔

Hyperinosis : (n) (مرضیات) بیش فائبرینی۔

Hyperinotic/Hyperinosed : (a) خون میں بیش فائبرینی رکھنے والا۔

Hypermetamorphic/-photic : (a) کثرت کایا پلٹ سے متعلق۔

Hypermetamorphism : (n) زیادہ کایا پلٹ ہونا۔

Hypermetamorphosis : (n) کثرت کایا پلٹ۔

Hypermeter : (n) [Gr. 'hypermetros'.] (۱) مصرعہ جس میں ایک ہجا کی زیادتی ہو۔ (۲) (مزاحاً) زیادہ لمبا آدمی۔

Hypermetric/-al : (a) زیادہ ہجا کا (مصرعہ) ؛ (وہ مصرعہ) جو وزن ، بحر یا تقطیع سے بڑھا ہوا ہو۔

Hypermetrope : (n) بعید بیں ؛ بعید نظر ۔

Hypermetropia/Hypermetropy : (n) دراز نظری (بیماری) بعید نظری ۔

Hypermetropic : (a) دراز نظری کا ؛ اس بیماری سے متعلق ۔

Hypermnesia : (n) غیر معمولی حافظہ ۔

Hypernutrition : (n) بیش نمو ؛ (کسی عضو کا) امتداد (کثرت تغذیہ کی وجہ سے) ۔

Hyperoodon : (n) [mod. L.] حوتان کی ایک جنس ۔

Hyperopia : (n) دیکھو Hypermetropia

Hyperopic : (a) دیکھو Hypermetropic

Hyperorganic : (a) جسم نامی سے ازاد یا فاضل ۔

Hyperorthognathic : (a) انتہائی کھڑے جبڑے والا ۔

Hyperorthognathy : (n) انتہائی کھڑا جبڑا ہونا ۔

Hyperostosis : (n) بیش تعظم ۔

Hyperoxidation : (n) بیش تکسید ۔

Hyperoxide : (n) (کیمیا) زیادہ آکسیجن والا مرکب ۔

Hyperoxygenate : (v) (۱) آکسیجن سے سیر کردینا ۔ (۲) (مزاحاً) حد سے زیادہ ترش بنانا ۔

Hyperoxygenation : (n) آکسیجن سے سیر کرنا ۔

Hyperoxygenize : (v) دیکھو Hyperoxygenate

Hyperper : (n) [med. L. 'hyperperum'.] بظنتینی سکہ ۔

Hyperphysical : (n) فوق العادت ؛ فوق الطبع ۔

Hyperphysically : (adv.) فوق الطبع طور پر ۔

Hyperphysics : (n) علم فوق الطبع ۔

Hyperplasia/Hyperplasm : (n) [mod. L.] تزائد خلوی ۔

Hyperplasic/Hyperplastic : (a) تزائد خلوی سے متعلق ؛ تزائد خلوی والا ۔

Hyperpyretic: (a) تپ شدید سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Hyperpyrexia : (n) تپ شدید ۔

Hyperpyrexic/-al : (a) دیکھو Hyperpyretic

Hypersarcoma/Hypersarcosis : (n) بیش لحمیت ۔

Hyperspace : (n) (علم ہندسہ) مکان جس میں ابعاد ثلاثہ سے زیادہ ابعاد ہوں ۔

Hypersthene : (n) [Fr. hyperstene'.] (معدنیات) لوہے اورمیگنیشیم کا سلیکیٹ ۔

Hypersthenia : (n) بیش تندی ۔

Hypersthenic : (a) لوہے اور میگنیشیم سے متعلق یا جس میں یہ معدنی شے ہو ۔

Hypersthenic : (n) بیش تندی سے متعلق یا بیش تندی پیدا کرنے والا ۔

Hypersthenite : (n) Hyposthene اور Labradorite کا مجموعہ ۔

Hypertension : (n) بیش تنش خون ؛ بیش طنابی ۔

Hyperthesis : (n) [Gr. 'hyperthesis'.] تقلیب ۔

Hyperthetic : (a) تقلیبی ۔

Hypertrichosis : (n) کثیر شعریت ؛ گھنے بال ۔

Hypertrophic/-al : (a) (عضو کے) امتداد کا ۔

Hypertrophous : (a) امتدادی ۔

Hypertrophy : (n) دیکھو Hypernutritian

Hypertrophy : (v) امتداد میں مبتلا ہونا ۔

Hypesthesia : (n) کم حسی ۔

Hypha : (n) [mod. L.] (نباتیات) نسیجہ ؛ ریشہ ؛ فطرویہ ۔

Hyphaeresis/-eresis: (n) [Gr. 'hyphairesis'.] کسی لفظ یا ہجا میں ایک حرف کا حذف ہوجانا ۔

Hyphal : (a) نسیجہ سے متعلق ۔

Hyphen : (n) [Late L.] (۱) نشان الحاق ؛ خط ربط ۔ (۲) وقفہ جو بولنے میں لفظ کا ایک بول ختم ہونے کے بعد ہوتا ہے ۔ (۳) مثبت نشان ۔

Hyphen : (v) نشان الحاق سے ملانا ؛ نشان الحاق لگانا ۔

Hyphenate : (v) دیکھو Hyphen

Hyphenate : (n) وہ شخص جس کی وطنی وفاداری منقسم ہو ۔

Hyphenated : (a) وہ جس کی وطنی وفاداری منقسم ہو ۔

Hyphomycetous : (a) سماروغ کی اس جنس سے متعلق جس میں صرف فطرومے رہتے ہیں ۔

Hypinosis : (n) ناقص فائبرینی ۔

Hypinotic : (a) ناقص فائبرینی سے متعلق ۔

Hypnagogic : (a) [Fr. 'hypnagogique'.] خواب آور ؛ خواب آلودگی سے متعلق ۔

Hypno-/Hypn- : سابقہ بمعنی "نیند" "خواب" ۔

Hypnobate : (n) خواب خِرام ۔

Hypnocyst : (n) خوابیدہ بذرہ ۔

Hypogenesis/Hypnogeny : (n) تنویم ؛ نومیت ؛ نوم توجہ پیدا کرنا ؛ اثر پذیر حالت نوم پیدا کرنا ۔

Hypnogenetic/-genic/Hypnogenous : (a) (۱) اثرپذیر حالت نوم پیدا کرنے والا ؛ نوم توجہ پیدا کرنے والا ۔ (۲) خواب آور ۔

Hypnogenetically : (adv.) تنویم کے ذریعہ ؛ نوم توجہ پیدا کرتے ہوئے ۔

Hypnoid : (a) پہلو ثمرہ کائی کی ایک ایک جنس سے متعلق یا مشابہ ۔

Hypnoid/-al : (a) تنویم نما ؛ نیند نما ؛ تنویمی ۔

Hypnologic/-al : (a) نومیات سے متعلق ؛ علم خواب سے متعلق ۔

Hypnologist : (n) نومیات داں ۔

Hypnology : (n) نومیات ؛ علم خواب ؛ علم النوم ۔

Hypnophilous : (a) کائیوں میں پیدا ہونے والا ۔

Hypnosis : (n) [Gr. 'hypnos'+ -osis.] (۱) تنویم ؛ خواب مصنوعی ۔ (۲) نوم توجہ کی حالت ؛ اثر پذیر حالت نوم ۔

Hypnosperm/Hypnospore : (n) خوابیدہ بذرہ ۔

Hypnosporange/Hypnosporangium : (n) بذرہ داں جس میں خوابی بذرے ہوں ۔

Hypnosporic : (a) خوابی بذرہ کاسا ۔

Hypnotic : (a) [Fr. 'hypnotique'.] (۱) تنویمی ؛ منوم ؛ خواب آور ۔ (۲) نوم توجہ کا ؛ تنویم کا ۔ (۳) نوم توجہ کی حالت میں ؛ اثر پذیر حالت نوم میں ۔

Hypnotic : (n) (۱) خواب آور دوا ۔ (۲) وہ شخص جو تنویم کی حالت میں ہو ۔

Hypnotically : (adv.) تنویمی طور پر ۔

Hypnotism : (n) (۱) تنویم ؛ علم تنویم ؛ عمل تنویم ؛ عمل نوم توجه ۔ (۲) نوم توجه ؛ اثر پذیر حالت نوم۔

Hypnotist : (n) عالم تنویم ؛ عمل توجه کا عامل۔

Hypnotization : (n) عمل تنویم ؛ تنویم کاری ؛ تنویمی حالت ۔

Hypnotize : (v) نام توجه پیدا کرنا ؛ عمل توجه سے اثر پذیر ھونا ؛ حالت نوم پیدا کرنا ۔

Hypnotizer : (n) عامل تنویم۔

Hypnum : (n) [mod. L.] پہلو ثمرہ کائی کی ایک جنس۔

Hypo : (n) [abbreviation of Hyposulphite.] (فوٹو گرافی) سوڈیے کا ہائپو سلفائیٹ ؛ ایک محلول جس سے تصویر کا نقش بٹھایا جاتا ھے ۔

Hypo-/Hyp- : سابقه بمعنی (۱) "کمی" "تحت" "زیر" "خفت" ۔ (۲) اندك ؛ کسی قدر ۔

Hypo : (n) (۱) باریك سوئی والی پچکاری جو زیر جلدی انجکشن میں استعمال ھوتی ھے ۔ (۲) زیر جلدی انجکشن ۔ (۳) تحریك ۔

Hypo : (v) (۱) زیر جلدی انجکشن دینا ۔ (۲) محرك کرنا ؛ ہیجان پیدا کرنا ۔

Hypo-ellipsoid : (n) (علم ہندسه) زیر بیضوی شکل۔

Hypoaria : (n) (مچھلیوں میں) دوا بھرے ھوئے بیضوی عقدے ۔

Hypoarian : (a) دوا بھرے بیضوی عقدے سے متعلق۔

Hypobasal : (a) (نباتیات) بیضه بذرہ کے دوخلیوں میں سے نچلے خلیے کے متعلق۔

Hypoblast : (n) [mod. L. 'hypobastus'.] زیر نہوض ؛ درنہوض ؛ پردہ" جنین کے اندرونی خلیوں کی تہه ۔

Hypoblastic : (a) زیر نہوض سے متعلق ۔

Hypobole: (n) ایسے اعتراضات کا جواب پہلے ہی دے دینا جو مقرر پر اس کا مخالف عائد کرسکے ۔

Hypobranchial : (a) زیر خیشومه ؛ گلپھڑے کے نیچے کا ۔

Hypobranchial : (n) تحت خیشوم۔

Hypobromite : (n) (کیمیا) برومین (Bromine) کے ترشے کا نمك ۔

Hypobromous acid : (n) برومین کا ترشه (H Bro) ۔

Hypobulia : (n) قوت فیصله یا عمل کی کمی ۔

Hypocatharsis : (n) خفیف اسہال۔

Hypocathartic : (a) خفیف اسہال۔

Hypocaust : (n) [L. 'hypocaustum'.] (۱) (قدیم روما) زمین دوز آتشدان ؛ ته خانه جس میں مکان اور حمام وغیرہ کو گرم کرنے کے لئے گرمی جمع کی جاتی تھی ۔ (۲) اسٹوو ؛ ولایتی چولہا ۔

Hypochlorite : (n) کلورین کے آکسی ایسڈ کا نمك ۔

Hypochlorous acid : (n) (کیمیا) کلورین کا آکسی ایسڈ ۔

Hypochondria : (n) [Late L. 'hypoo (h) ondria'.] (۱) تحت غضروف ؛ تہی گاہ ۔ (۲) مراق ؛ مراق کی حالت ۔

Hypochondriac/-al acid : (n) (۱) مراقی ؛ مراق میں مبتلا ۔ (۲) تحت غضروفی ۔

Hypochondriac : (n) مراقی ۔

Hypochondriac region : (n) تحت غضروفی حصه ۔

Hypochondriacally : (adv.) مراقیوں کی طرح ؛ مراق کی حالت میں ۔

Hypochondriacism : (n) مراق ۔

Hypochondrial : (a) تحت غضروفی ۔

Hypochondriasis/Hypochondriasm : (n) مراق ؛ سودا ۔

Hypochondriast : (n) تحت غضروف ۔

Hypochondrium : (n) [med. and mod. L.] تحت غضروف ؛ تہی گاہ ۔

Hypoclidian : (a) پرندوں کے جناغ کے بین تر قوی حصے سے متعلق ۔

Hypoclidium : (n) پرندوں کے جناغ کا بین تر قوی حصہ ۔

Hypocone : (n) (پستان دار) اوپر کی ڈاڑھ کا چھٹا قرن ۔

Hypocoristic : (a) پکارنے کے نام سا ؛ پیار کے نام سا ۔

Hypocotyl : (n) (نباتیات) زیر فلقہ تل بیج پتا ۔

Hypocotyledonary : (n) زیر فلقہ کے نیچے کا یا ان کو سہارا دینے والا ۔

Hypocotyledonous : (a) زیر فلقہ کے نیچے کا یا ان کو سہارا دینے والے سے متعلق ۔

Hypocotylous : (a) زیر فلقہ سے متعلق ۔

Hypocrateriform : (a) [mod. L. 'hypodrateriformis'.] طشتریہ ۔

Hypocraterimorphous : (a) دیکھو Hypocrateriform

Hypocrisis : (n) (۱) ریا ؛ ریاکاری ؛ منافقت ۔ (۲) مکاری ؛ مکر ؛ فریب ؛ حیلہ سازی ؛ دورونی ۔

Hypocrisy : (n) [ME. 'ipocrisie'.] دیکھو Hypocrisis

Hypocrite : (n) [ME. 'ipocrisie'.] (۱) ریا کار ؛ بگلا بھگت ۔ (۲) مکار ؛ حیلہ باز ؛ فریبی ۔

Hypocritic/-al : (a) ریاکارانہ ؛ مکارانہ ؛ پرفریب ۔

Hypocritically : (adv.) ریاکارانہ ؛ مکارانہ ؛ حیلہ سازی سے ، فریب سے ۔

Hypocrystalline : (a) نیم بلوری ۔

Hypocycloid : (n) (علم ہندسہ) تدویر ؛ اندرونی مستدیریہ ۔

Hypocycloidal : (a) تدویر سے متعلق ۔

Hypodactylum : (n) [HYPO- +Gr. 'dactylos'.] پرند کے چنگل کا نچلا حصہ ۔

Hypoderm : (n) زیر جلد ؛ زیرادمہ ۔

Hypoderma : (n) (۱) زیر جلد ؛ زیرادمہ ۔ (۲) (نباتیات) زیر قشرہ ۔

Hypodermal : (a) زیرادمہ یا زیر قشر سے متعلق ۔

Hypodermatic : (a) (۱) زیر جلدی ۔ (۲) (تشریح) زیر جلد ؛ جو جلد کے نیچے واقع ہو ۔

Hypodermatic : (n) زیر جلد انجکشن ۔

Hypodermatically : (adv.) زیر جلدی طور پر ۔

Hypodermatomy : (n) زیر جلدی شگاف ۔

Hypodermic : (a) دیکھو Hypodermatic

Hypodermic : (n) زیر جلدی علاج ۔

Hypodermically : (adv.) جلد کے نیچے یا اندر کی طرف ۔

Hypodermis : (n) (۱) کائی کے بذردان کی اندرونی تہ ۔ (۲) زیرادمہ ۔

Hypodermoclysis : (n) زیر جلدی تغذیہ ۔

Hypodiastole : (n) (یونانی صرف ونحو) کوما کے قسم کا ایک نشان ۔

Hypodicrotous : (a) (عضویات) خفیف دوضربی (نبض) ۔

Hypodynamia : (n) (مرضیات) ضعف ؛ کمزوری ۔

Hypogaeate : (n) مونگ پھلی کے تیل کے ترش کا نمک ۔

Hypogaeic acid : (n) مونگ پھلی کے تیل کا ترشہ ($C_{16}H_9O_2$) ۔

Hypogamy : (n) کہتر ازدواج ؛ نیچی ذات میں شادی کرنا ۔

Hypogastric : (a) زیر معدہ سے متعلق یا اس میں واقع ۔

Hypogastric region : (n) زیر معدہ ؛ بطن زیریں ۔

Hypogastrium : (n) [Gr. 'hypogastrion'.] زیر معدہ ؛ بطن زیریں ۔

Hypogastrocele : (n) فتق بطن زیریں ۔

Hypogeal/Hypogean : (a) [Late. L. 'hypogeus'.] زیر زمین ؛ زمین دوز ۔

Hypogene : (a) (ارضیات) زیر زمین ؛ زمین دوز (چٹان) ۔

Hypogenic : (a) زیر زمین ؛ زمین دوز ۔

Hypogenous : (a) (نباتیات) زیریں ؛ زیر رو ۔

Hypogeous/Hypogaeous : (a) زیر زمیں ۔

Hypogeum/Hypogaeum : (n) تہ خانہ ؛ زمین دوز مکان ۔

Hypoglossal : (a) زیر زبانی ؛ زیر لسانی ۔

Hypoglossal nerve : (n) عصب زیر زبانی ؛ وہ عصب جس سے زبان کو حرکت ہوتی ہے ۔

Hypoglossus : (n) [mod. L.] دیکھو Hypoglossal nerve

Hypognathism : (n) نچلے جبڑے کا اوپر کے جبڑے سے لمبا ہونا ۔

Hypognathous : (a) (طیرانیات) وہ جس کا نچلا جبڑا اوپر کے جبڑے سے لمبا ہو ۔

Hypogyn : (n) زیر بقچوی پودا ۔

Hypogynic/Hypogynous : (a) زیر بقچوی ؛ زیر بقچی ۔

Hypogyny : (n) زیر بقچیت ۔

Hyponastic : (a) زیر روئیدگی سے متعلق ؛ نیچے نیچے اگنے والا ۔

Hyponasty : (n) [Hypo- +G.. 'nastos'+ -y.] (نباتیات) زیرروئیدگی ؛ نیچے نیچے اگنا ؛ زیر رو ہونا ۔

Hyponitrite : (n) Hyponitrous ترشے کا نمک ۔

Hyponitrous acid : (n) ایک شعلہ گیر بلوری کمزور ترشہ ($H_2N_2O_2$) ۔

Hyponutrition : (n) تغذیہ کی کمی ۔

Hypopharyngeal : (a) حلقوم کے نیچے واقع ؛ حلقوم سے متعلق ۔

Hypopharynx : (n) (حشریات) حشرات کے نچلے ہونٹ کے اندرونی سطح کا ابھار ۔

Hypophonic/Hypophonous : (a) ساز کے طور پر ۔

Hypophosphate : (n) Hypophospheri acidکا نمک ۔

Hypophosphite : (n) Hypophosphorous acid کا نمک ۔

Hypophosphoric acid : (n) ایک چار اساسی ترشہ جو بے بوسیال کی صورت میں حاصل ہوتا ہے ($H_4P_2O_6$) ۔

Hypophosphorous acid : (n) فاسفورس کاایک اساسی ترشہ ($H^3PO^2$) ۔

Hypophyllium : (n) ناقص زیر برگ ۔

Hypophyllous : (a) زیر برگہ ۔

Hypophysial : (a) غدہ' نخامیہ سے متعلق ۔

Hypophysics : (n) زیر طبیعیات ۔

Hypophysis : (n) (۱) (نباتیات) زیر نمو ۔ (۲) (تشریح) غدہ' نخامیہ ۔

Hypopial : (a) بعض کرمکوں کے بے خوارکی پہل روپ سے متعلق ۔

Hypoplastral : (a) (حیوانیات) خارپشتان کے شکم پوش کے تیسرے پہلوی حصے سے متعلق۔

Hypoplastron : (n) (حیوانیات) خارپشتان کے شکم پوش کا تیسرا پہلوی حصہ۔

Hypoptilar : (a) زیر بال سے متعلق۔

Hypoptilum : (n) (طیوریات) زیر بال۔

Hypopus : (n) [Gr. 'hypopous'.] بعض کرمکوں کا بے خوراکی پھل روپ۔

Hypopygium : (n) [Gr. 'hypopous'.] (۱) (حشریات) شکم کا آخری تحتانی حصہ۔ (۲) شکم کے نیچے کا پکڑنے والا حصہ۔

Hyporachidian : (a) زیر پر ڈنڈی سے متعلق۔

Hyporachis/Hyporrhachis : (n) [Hypo- +Gr. 'rachis'.] (طیوریات) زیر پر ڈنڈی۔

Hyporadian : (n) (طیوریات) زیر پر ڈنڈی کے ریشوں میں سے ایک سے متعلق۔

Hyporadius : (n) (طیوریات) زیر پر ڈنڈی کے ریشوں میں سے ایک۔

Hyporohythmic : (a) ناقص آہنگ۔

Hyposcenium : (n) [mod. L.] یونانی تھیٹرکے اسٹیج کی نیچی دیوار جو اس کے اگلے حصے کو سہارا دیتی تھی۔

Hyposkeletal : (a) (تشریح) دیکھو Hypaxial

Hypospadioc/Hypospadic : (n) تحت مبالی نقص سے متعلق یا اس میں مبتلا۔

Hypospadius : (n) [Gr. 'hypospadias'.] (مرضیات) تحت مبالی نقص۔

Hypostasis : (n) (۱) تہ نشینی رسوب ؛ تراکم خون ؛ کثرت خون ؛ جسم کے اعضا میں خون کی زیادتی۔ (۲) جوہر ؛ جوہر حامل۔ (۳) وجود ؛ ذات ؛ شخصیت مسیح ؛ ذات خداوندی۔ (٤) (نباتیات) جنین کا معلاق۔

Hypostasization : (n) ذات یا جوہر بننا یا بنانا۔

Hypostasize : (v) ذات یا جوہر بننا یا بنانا۔

Hypostatic/-al : (a) کثرت خون کا ؛ ذات الٰہی کا؛ شخصیت مسیح کا۔

Hypostaticality : (n) خون کی زیادتی ہونا۔

Hypostatically : (adv.) کثرت خون سے شخصیت مسیح کے عقیدے کی رو سے۔

Hypostatization : (n) ذات یا جوہر بننا یا بنانا۔

Hypostatize : (v) ذات یا جوہر بننا یا بنانا۔

Hyposternal : (a) خار پشتان کے شکم پوش کے تیسرے پہلوی حصے سے متعلق۔

Hypostaternum : (n) خارپشتان کے شکم پوش کا تیسرا حصہ پہلوی حصہ۔

Hypostigma : (n) Comma جو پہلے بطور full-stop کے استعمال ہوتا تھا۔

Hypostomatous/Hypostomous : (a) (حیوانیات) زیریں منہ رکھنے والی (مچھلی وغیرہ)۔

Hypostome : (n) [Fr.] بےریڑھ والے جانوروں کے منہ کا ایک حصہ۔

Hypostrophe : (n) [Gr. 'hypostrophe'.] (۱) (مرضیات) عود مرض ؛ (مریض کی) بےچینی۔ (۲) (خطابت) موضوع کی طرف لوٹنا۔

Hypostyle : (a) (تعمیرات) ستون دار ؛ جس کی چھت ستونوں پر قائم ہو۔

Hyposulphite : (n) Hyposulphurous acid کا نمک۔

Hyposulphurous acid : (n) سلفیورس ترشہ ($H_2S_2O_4$)۔

Hyposyllogistic : (a) قیاس ناقص۔

Hypotactic : (a) [Gr. 'hypotactikos'.] (نحو) ماتحت ؛ متعلق ۔

Hypotarsal : (a) زیر ساق پا سے متعلق ۔

Hypotarsus : (n) (حیوانیات) زیر ساق پا ۔

Hypotaxis : (n) [Gr. 'hypotaxis'.] ماتحت ؛ ماتحت ہونا ۔

Hypotension : (n) کم تنش خون ۔

Hypotenuse : (n) [L. 'hypotenusa'.] وتر ۔

Hypothalline : (a) زیر غصنہ سے متعلق ۔

Hypothallus : (n) [mod. L.] زیر غصنہ ۔

Hypothec/Hypotheca : (n) [Fr. 'hypotheque'.] رہن ؛ گرو ؛ کفالت ۔

Hypothecary : (a) کفالتی حق ۔

Hypothecate : (v) مکفول کرنا ؛ رہن رکھنا ؛ گرو کرنا ۔

Hypothecation : (n) رہن ؛ گرو ؛ مکفول کرنا یا ہونا ۔

Hypothecator : (n) رہن رکھنے والا ۔

Hypothecial : (a) زیر غشائی ۔

Hypothesium : (n) [HYPO- + Gr. 'thekion'.] (نباتیات) زیرغشائیہ؛ زیر غشائی طبق ۔

Hypothenar : (a) [Gr. 'hypothenar'.] (تشریح) زیر راحی ۔

Hypothesis : (n) [ Late. L.] (۱) قیاس ؛ مفروض ؛ مفروضہ ؛ فرض ؛ فرضیہ ۔ (۲) بے دلیل دعویٰ ۔

Hypothesize : (v) (۱) فرضیہ یا مفروضہ قائم کرنا ۔ (۲) فرض کرنا ؛ قیاس کرنا ۔

Hypothetic/al : (n) فرضی ؛ مفروضہ ؛ مشروط ۔

Hypothetically : (adv.) فرضیے یا مفروضے کے طور پر ۔

Hypothetico-disjunctive : (n) (منطق) بطور مفروضہ تردیدی ۔

Hypotrachelium : (n) [Gr. 'hypotrachylion'.] (تعمیرات) سرستون کا نچلا حصہ ۔

Hypotrichous : (a) (حیوانیات) زیر مودار سے متعلق ۔

Hypotrochoid : (n) (علم ہندسہ) زیر استدار ۔

Hypotrochoidal : (a) زیر استدار کی شکل کا ۔

Hypotympanic : (a) زیر طبلہٴ گوش ۔

Hypotyposis : (n) [Gr. 'hypotyposis'.] منظر یا واقعہ کا واضح بیان ۔

Hypoxanthic : (a) اس نائٹروجنی مادے سے متعلق جو اعصاب ، طحال وغیرہ میں پایا جاتا ہے ۔

Hypoxanthine : (n) نائٹرو جینی مادہ ($C_5 H_4 N_4 O$) جو ریڑھ دار جانوروں کے اعصاب ، طحال اور دل وغیرہ میں پایا جاتا ہے ۔

Hypozeugma : (n) (نحو) مختلف اسموں کی ایک فعل کے ساتھ ترکیب ۔

Hypozeuxis : (n) (نحو) متوازی جملوں کا استعمال ۔

Hypozoic : (a) (۱) (ارضیات) اس طبق کے نیچے جس میں اجسام حیوانی کے آثار پائے جاتے ہیں ۔ (۲) (حیوانیات) حوینات اولیہ سے متعلق ۔

Hypped : (a) دیکھو Hipped

Hippish : (a) مراقی ۔

Hypsi- : سابقہ بمعنی "اونچا" "بلند" ۔

Hypsiloid : (a) وی (v) یا (u) کی شکل کا ۔

Hypsistarian : (a) [Gr. 'Hypsistenos'.] چوتھی صدی عیسوی کے ایک انتخابی فرقے سے متعلق ۔

Hypsistarian : (n) چوتھی صدی عیسوی کے انتخابی فرقے کا رکن ۔

Hypso- : سابقہ بمعنی "بلندی" "اونچائی" ۔

Hypsography : (n) ارتفاع نگاری؛ ارتفاعی جغرافیہ ؛ نقشہ' ارتفاعات ؛ ارتفاعیات ؛ جغرافیہ کی وہ شاخ جس میں زمین کی بلندی سے بحث کی جاتی ہے ۔

Hypsometer : (n) ارتفاع پیما ؛ بلندی پیما ؛ مقیاس الارتفاع ۔

Hypsometric/-al : (a) ارتفاع پیمائی سے متعلق ۔

Hypsometrically : (adv.) ارتفاع پیمائی کی رو سے ۔

Hypsometry : (n) رفعت پیمائی ؛ ارتفاع پیمائی ۔

Hypt : دیکھو Hipped

Hypural : (a) [Gr. 'hyp (o + "oura" + -AL.] زیر دُمہ ۔

Hyraci-/Hyraco : سابقہ بمعنی خرگوشک ۔

Hyracoid : (a) خرگوشک سے مشابہ یا متعلق ۔

Hyracid : (a) خرگوشک کی جنس کا ۔

Hyrax : (n) [mod. L.] خرگوشک ؛ ایک چھوٹی قسم کا جنگلی یا پہاڑی خرگوش اور شمالی افریقہ کا بجو ۔

Hyrst : دیکھو Hurst

Hyson : (n) [Chinese hsichun'.] ہائسن چائے ؛ ایک قسم کی چینی چائے ۔

Hyssop : (n) [OE. '(h) ysope'.] (۱) ایک چھوٹا خوشبودار پودا ۔ (۲) (انجیل) وہ پودا جس کی شاخیں یہودیوں کی مذہبی رسوم میں کام آتی ہیں اور جس کے پھولوں کا گچھا گناہوں سے پاک کرنے والا سمجھا جاتا تھا ۔

Hysteranthous : (a) [Gr. 'hysterou' + anthous'.] پتوں سے پہلے پھول دینے والا ۔

Hysterectomy : (n) رحم براری ؛ رحم کا آپریشن ۔

Hysteresial : (a) پس ماندہ ۔

Hysteresis : (n) [Gr. 'hysteriess'.] (برقیات) پس ماندگی ۔

Hysteria : (n) [mod. L. 'hystericus'.] (۱) اختناق الرحم ؛ ہسٹیریا ۔ (۲) مریضانہ جذبات ؛ ہیجان ۔

Hysteric/-al : (a) [L. 'hystericus'.] اختناقی ۔

Hysterical fits : (n) تشنجی دورے ۔

Hysterically : (adv.) شدت جذبات سے بے قابو ہوکر ؛ مجنونانہ ۔

Hystericism : (n) اختناق الرحم کی حالت ۔

Hysterics : (n) تشنجی دورے؛ ہسٹیریا کے دورے ۔

Hystero/Hyster : سابقہ بمعنی "رحم کا" "اختناقی" ۔

Hystero-epilepsy : (n) صدعی باؤ گولا ۔

Hystero-epileptic : (a & n) صدعی باؤ گولا سے متعلق ۔

Hysterocele : (n) فتق رحمی ۔

Hysterodymia : (n) (مرضیات) درد رحم ۔

Hysterogenic/Hysterogenous : (a) اختناقی ؛ اختناقی خیزی ۔

Hysterogeny : (n) اختناق خیزی ؛ اختناق رحم سے متعلق ۔

Hysteroid/-al : (a) اختناق الرحم سے مشابہ ۔

Hysterology : (n) علم امراض رحم ؛ رحمیات ۔

Hysteron/Proteron : (n) الفاظ کی صحیح ترتیب کی الٹ پلٹ ؛ ترتیب معکوس ؛ عکس ترتیب ۔

Hysterophone : (n) رحم کو سہارا دینے کا رحم بند ۔

Hysterphytal : (a) نامیہ خور پودے سے متعلق۔

Hysterophyte : (n) نامیہ خور پودا ۔

Hysterosis : (n) [mod. L.] دیکھو Hysteron/Proteron

Hysterotome : (n) رِحم شگافی کا چاقو ؛ قیصری تراش کا چاقو۔

Hysterotomy : (n) رِحم شگافی ؛ قیصری تراش ؛ رِحم کا آپریشن۔

Hystricid : (n) [mod. L. 'Hystricidae'.] (حیوانیات) خارپشت ۔

Hystricine : (a) خارپشت کی ایک نوع سے متعلق۔

Hystricomorph : (n) [med. L. 'Hystricomopha'.] (حیوانیات) خارپشت۔

Hystricomorphic/-phine : (a) خارپشتان سے متعلق۔

Hyte : (a) [Origin unkn.] دیوانہ۔

Hythe : (n) بندرگاہ۔

Hythergraph حرارت اور بارش کو ناپنے کا آلہ۔

# I

- ia : (suffix) — (۱) (لاحقہ ) ان یونانی اسماء کی جمع کے لئے جو ion - پر ختم ہوتے ہیں نیز ان لا طینی اسماء کے لئے جوium پر ختم ہوتے ہیں مثلاً paraphernalia, regalia وغیرہ - (۲) (حیوانیات) جدید لاطینی اسمائے جنس کی جمع کے لئے مثلاً mammalia, reptilia وغیرہ -

-ial : (suffix) — لاحقہ – ان اسمائے صنعت کے آخرمیں جو لاطینی کےis یاius پر ختم ہونےوالے اسمائے صفات سے بنتے ہیں مثلاً dictatorial, celestial, terrestrial وغیرہ -

Iamb : (n) — نظم کا وہ رکن جس کی پہلی ہجا غیر تاکیدی اور دوسری تاکیدی ہو یا جس کی پہلی ہجا چھوٹی اور دوسری لمبی ہو -

Iambic : (a) — جس (نظم) کے رکن کی پہلی ہجا غیر تاکیدی اور دوسری تاکیدی ہو یا جس کی پہلی ہجا چھوٹی اور دوسری ہجا لمبی ہو -

ambic : (n) — جمع Iambic رکن یا بحر میں لکھی ہوئی نظم -

Iambical : (a) — دیکھو Iambic

Iambically : (adv.) — Iambic وزن کی رو سے -

Iambist : (n) — Iambic بحر یا رکن میں نظم لکھنے والا -

Iambographer : (n) — دیکھو Iambist

Iambus : (n) — دیکھو Iamb

- ian : (suffix) — سابقہ اسمائے صفات کے لئے مثلاً Virgilian, Italian وغیرہ -

I. : (n) — (۱) انگر یزی حروف تہجی کا نواں حرف - (۲) I یا i رومی عدد - (۳) (منطق) ایک مثبت مقدمہ -

I. (pron. n) — (۱) میں ؛ من ؛ انا- (۲) (فلسفہ ) انا ؛ ذات ؛ نفس - (۳) حد سے زیاد ہ خود پسندانہ شخص - (٤)ذات کا د وسرا حصہ -

Another I: — د وسری ذات -

I - come (n : (v) — آیا ہوا -

I - cried : (v) — چلاتا ہوا -

I' ll : — I will کا مخفف -

I' m: — I am کا مخفف -

- i : (suffix) — (لاحقہ) ان لاطینی الفاظ کی جمع کے لئے جو us - یا er - پر ختم ہوتے ہیں نیز ان اطالوی الفاظ کی جمع کے لئے جن کے آخر میں حرف o یا e ہوتا ہے؛ انگریزی علمی الفاظ کی جمع کے لئے مستعمل و جاری ہے (مثلاً literati, dilettati, foci, Cirri وغیرہ ) -

- i - : — لاطینی کا رابطہ حرف علت -

-- ia : (suffix) — (لاحقہ) (۱) اسمائے کیفیت بنانے کے لئے مثلاً hydrophobia, mania, militia وغیرہ - (۲)امراض کےآخر میں مثلاً cephalalgia, hysteria وغیرہ - (۳) نباتیات میں پودوں کی قسموں اور منفرد پودوں کے ناموں کے آخر میں مثلاً Cryptogamia,dahlia, fuchsia - (٤) اسمائے ممالک کے آخر میں جیسے Australia -(٥) قلویات کے ناموں کے آخر میں مثلاً morphia, strychnia وغیرہ -

Ianthine : (a) بنفشئی۔

Iatro-: (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی " طبیب" ۔

Iatro-chemical : (a) کیمیائی طب سے متعلق۔

Iatro-chemist : (n) کیمیائی طبیب۔

Iatromathematical : (a) ریاضیاتی طب سے متعلق۔

Iatromathematically : (adv.) ریاضیاتی طب کی رو سے ۔

Iatromathematician : (n) ریاضیاتی طبیب۔

Iberian : (a) (۱) قدیم آئی بیریا کا ؛ اس جزیرہ نما کا جو ہسپانیہ اور پرتگال پر مشتمل ھے ۔ (۲) آئی بیریا کے باشندے سے متعلق۔

Iberian : (n) (۱) آئی بیریا کی قد یم زبان ؛ آئی بیری زبان ۔ (۲) قد یم آئی بیریا کا باشندہ؛ بسکانی ؛ ھسپانوی ۔ (۳) ھسپانوی اور پرتگالی۔

Ibex : (n) کوہ آلپ اور اپینائین کا پہاڑی بکرا جس کے سینگوں میں دُہرا خم ہوتا ھے؛ بز کو ھی ۔

Ibidem : (adv.) اسی جگہ یا اسی کتاب میں ؛ اسی میں ۔

Ibis : (n) پرندوں کی ایک جنس جو لقلق سے مشابہ ہوتی ھے ۔

- ible : (suffix) (لاحقہ ) جو لاطینی الفاظ bilis۔ یعنی ibilis سے لیا گیا ھے یعنی لائق ، قابل ، ناک ، اسمائی صفت بنانے کے لئے عموماً اسماء و افعال پرآتا ھے مثلاً خوفناک terrible ؛ د فع کئے جانے کے قابل avertible۔

Ibsenian : (a) Henrik Ibsen یا اس کے ڈراموں سے متعلق یا اس کے طرز کا ۔

Ibsenian : (n) ابسن کا معتقد یا نقال۔

Ibsenism : (n) ابسن کے ڈرامائی اصول اور مقاصد ۔

Ibsenite : (n) دیکھو Ibsenian

- ic : (suffix) (۱) لاحقہ اسمائی صفات بنانے کے لئے یا ان صفات سےاسماء بنانے کے لئے ؛ صفات میں "مانند" "طرح" یا "کے متعلق " کا مفہوم ہوتا ھے ؛ مثلاً heroic, rustic وغیرہ۔ یہ لاحقہ ا ب تک اسماء سے صفات کے بنانے میں کام آتا ھے خصوصاً :
(الف) علمی صفات میں لاطینی و یونانی اصل رکھنے والے الفاظ سے مثلاً carbonic , magnatic وغیرہ۔
(ب) اسماء خاص سےمثلاً Icelandic, Druidic وغیرہ ۔
(ج) ist ۔ پر ختم ہونے والے اسماء سے مثلاً realistic, artistic وغیرہ۔
(۲) اسماء جو ic ۔ پر ختم ہوتے ھیں حسب ذ یل شکلوں میں قائم مقامی کرتے ھیں :
(الف) یونانی و لاطینی صفات کی مثلاً elastic, classic وغیرہ۔
(ب) ike, ika پر ختم ہونے والے یونانی اسماء خصوصاً علوم و فنون کے ناموں کے مثلاً music, rhetoric وغیرہ۔
(ج) ic ۔ پر ختم ہونے والے صفات سے بنائے ہوئے اسماء کی جو ics ۔ پر ختم ہوتے ھیں مثلاً physics, dynamics وغیرہ۔

- ical : (suffix) (لا حقہ) اسمائی صفات بنانے کے لئے مثلاً historical, comical,musical وغیرہ۔

- ically : (suffix) (لا حقہ) متعلقات فعل بنانے کے لئے ۔

Icarian : (a) (۱) (یونانی اساطیر) Icarus سے متعلق جس نے اتنی بلند پروازی کی کہ اسکے موم کے بازو آفتاب کی گرمی سے پگھل گئے ۔ (۲) ایسی ھوس سے متعلق جو تباھی کا سبب ہوتی ھے ۔ (۳) ضرورت سے زیادہ بلند (پروازی) ۔ (٤) ناکامیاب حوصلہ مندی سے متعلق۔

Ice : (n) (۱) برف ؛ آب منجمد ۔ (۲) (جمع) آئس کریم ؛ ملائی یا میووں کی برف ۔ (۳) شکر کی تہ جمانا؛ برف سے ٹھنڈا کرنا یا محفوظ رکھنا ۔ (٤) سرد مزاجی ۔ (٥) (عام ) ھیرا ؛ زیو رات ۔ (٦) (عام ) ناجائز کاروبار کرنے کے لئے رشوت۔

On ice : (۱) جیتنے یا پورا کٹے جانے کے امکان کے ساتھ۔ (۲) محفوظ طور پر۔ (۳) حراست میں۔

On thin ice : خطرے میں۔

The ice : (دریا، جھیل یا سمندر کی سطح پر) برف کی تہ۔

To break the ice : آغاز کرنا ؛ سلسلۂ گفتگو شروع کرنا؛ مہر خاموشی توڑ نا؛ حجاب رفع کرنا۔

To cut no ice : بے اثر ہونا۔

Ice : (v) (۱) جمنا، منجمد ہونا ؛ برف ہو جانا ۔ (۲) برف سے ڈ ھکنا ۔ (۳) برف میں لگانا؛ برف سے ٹھنڈا کرنا ۔ (٤) شکر کی تہ جمانا خصوصاً کیک وغیرہ پر ۔ (٥) محفوظ جگہ رکھنا ۔

- ice : (لاحقہ) اسماء و صفات بنانےکا ۔

Ice-action : (n) ارضی سطح پر برف کا عمل ؛ عمل یخ ۔

Ice-age : (n) عصرِ یخ؛ برفانی دور؛ عصر برفانی؛ وہ زمانہ جب دنیامیں برف ہی برف تھی ۔

Ice-anchor : (n) لنگر جو برف پر لگ سکے ۔

Ice-apron : (n) پل کے ستون کو برف سے بچانے کا نوکیلا ساخت مان۔

Ice-axe : (n) ایک قسم کی کدال جس کو کوہ اَلپ پر چڑ ھنے والے سیڑھیاں بنانے کے لئے ا ستعمال کرتے ہیں۔

Ice-bag : (n) برف کی تھیلی۔

Ice-beam : (n) برف کے دباؤ کو روکنے کے لئے وہ شہتیر جو جہاز کے اگلے یا پچھلے حصے میں لگائی جاتی ہے ۔

Ice-bearer : (n) تبخیر سے پانی کے جمنےکو دکھانے والا آلہ ۔

Ice-bed : (n) برفانی تہ ۔

Ice-belt : (n) برف کا وہ حاشیہ جو بحر شمال کے ساحل کے قریب ہوتا ہے ۔

Ice-bird : (n) (۱) آک صفیر ۔ (۲) پشّہ خوار ۔

Ice-boat : (n) (۱) برف پر چلنے والی پہیے دار کشتی ۔ (۲) برف توڑنے والی کشتی ۔

Ice-bolt : (n) (۱) سخت ٹھنڈ ۔ (۲) بہمن ۔

Ice-boulder : (n) برفانی چٹان۔

Ice-bound : (a) یخ بستہ۔

Ice-box : (n) برف دان۔

Ice-breaker : (n) (۱) یخ توڑ؛ برف توڑ ۔ (۲) برف توڑ کشتی ۔ (۳) ایک قسم کی وھیل مچھلی ۔

Ice-calk : (n) جوتے کی ایڑی جس کا باہر نکلا ہوا لوہا پھسلنے سے بچاتا ہے ۔

Ice- canoe : (n) پہیے دار کشتی جو یخ بستہ جھیل یا د ر یا پر چلائی جاتی ہے ۔

Ice-cap : (n) (۱) کلاہ برف ۔ (۲) (طب) برف کی تھیلی جو سر پر رکھی جاتی ہے ۔

Ice - chair : (n) پھسلنے والی کرسی ۔

Ice- chamber : (n) برف خانہ ۔

Ice-chest : (n) خنک ساز؛ برادہ ۔

Ice-claw : (n) برف پکڑنے اور اٹھانے کا چمٹا ۔

Ice-closet : (n) دیکھو Ice-chamber

Ice-cream : (n) ملائی کی برف؛ آئس کر یم ۔

Ice-creeper : (n) دیکھو Ice-calk

Ice-drift : (n) بہتی ہوئی برف کا تودہ۔

Ice-escape : (n) (د ر یا میں) برف کی تہ کے ٹوٹ جانے سے ڈوبنے والے آدمیوں کو بچانے کا آلہ۔

Ice-fall : (n) (۱) برفانی آبشار؛ برف کے پہاڑ کا ڈھلوان حصہ جو جمی ہوئی برف معلوم ہوتی ہے ۔ (۲) برف کے تودے کا گرنا۔

Ice-fender : (n) جہاز کو برف سے ہونے والے نقصان سے بچانے کی روک۔

Ice-ferns : (n) شیشے پر پالے کے عمل سے بنا ہوا سرخس نما نقش۔

Ice-field : (n) برفستان؛ میدان برف۔

Ice-fish : (n) نیم شفاف مچھلیوں میں سے کوئی ایک۔

Ice-fole : (n) بہتی ہوئی برف کی بڑی تہ؛ کوہ برف؛ طافیہ۔

Ice-flow : (n) برفانی ندی۔

Ice-foot : (n) دیکھو Ice-belt

Ice-fox : (n) قطب شمالی کی لومڑی۔

ce-glass : (n) شیشے کے ظروف جن پر بطور نقش بال یا درز یں بنی ہوں۔

Ice-gull : (n) یاغو کی قسموں کا نام۔

Ice-hill : (n) برفانی یا پہاڑی تودہ۔

Ice-hook : (n) برف اٹھانے کا کانٹا۔

Ice-house : (n) برف رکھنے کا تہ خانہ جسکی د یوار یں غیر موصل ہوتی ہیں۔

Ice-island : (n) جز یرہ' یخ۔

Ice-ladder : (n) دیکھو Ice-escape

Ice-ledge : (n) دیکھو Ice-foot

Ice-machine : (n) برف کی مشین۔

Ice-mark : (n) عمل یخ سے پیدا ہونے والے نشانات خصوصاً عصرِ یخ میں۔

Ice-master : (n) طافیوں کے درمیان جہاز رانی کرنے کا ماہر ؛ جہاز راں۔

Ice-mill : (n) برف کے پہاڑ میں کھڑی دراڑ۔

Ice-mountain : (n) (۱) برف کی چٹان؛ برف کا وہ انبار جو سمندروں میں بہتا رہتا ہے ۔ (۲) (استعارتاً) برف کا تودہ؛ بت؛ وہ شخص جسکا دل جذبات سے خالی ہو۔ (۳) کوئی چیز جسکا صرف تھوڑا سا حصہ نظر آتا ہو۔

Ice-pack : (n) برف انبار۔

Ice-pail : (n) برف رکھنے کا ظرف جس میں شراب وغیرہ رکھ کر ٹھنڈی کی جاتی ہے ۔

Ice-paper : (n) جلاٹین کے شفاف اور باریک اوراق۔

Ice-period : (n) دیکھو Ice-age

Ice-pick : (n) چھڑی جس سے برف توڑی جاتی ہے ۔

Ice-pit : (n) برف کو محفوظ رکھنے کا گڑھا ۔

Ice-pitcher : (n) برف یا ٹھنڈا پانی رکھنے کی صراحی۔

Ice-plane : (n) برف کاٹنے یا مسطح کرنے کا رندا ۔

Ice-plant : (n) ایک پودا جس کے پتے آبی بلبلوں سے بھرے ہوتے ہیں۔

Ice-plough : (n) برف میں کھانچ بنانے کا آلہ۔

Ice-point : (n) نقطہ' برف۔

Ice-poultice : (n) برف کی تھیلی جو پولٹس کے طور پر استعمال

Iceberg : (n) دیکھو Ice mountain

Iceblink : (n) یخ تاب ؛ افق کی وہ چمک جو برف کے عکس کا نتیجہ ہوتی ہے؛ برف کا عکس۔

Iced : (a) (۱) برف کے ذریعہ ٹھنڈا کیا ہوا ۔ (۲) شکر کی تہ جمایا ہوا (کیک وغیرہ)۔

Iceland : (n) برفانی جزیرہ ؛ یخ بستہ جزیرہ۔

Iceland : (n) آئس لینڈ ۔

Iceland cur/-dog : (n) نوکیلے کانوں والا جھبرا کتا ۔

Iceland lichen/-moss : (n) کائی کی قسم کی ایک سبزی جو کھائی جاتی ہے ۔

Iceland poppy : (n) زرد گل لالہ جو بحر منجمد شمالی کے ساحلی ملکوں میں پایا جاتا ہے ۔

Iceland spar : (n) ایک قسم کا شفاف چونا ۔

Icelander : (n) آئس لینڈ کا باشندہ۔

Icelandic : (a) آئس لینڈ سے متعلق۔

Icelandic : (n) آئس لینڈ کی زبان۔

Iceman/Ice-man : (n) (۱) برف پر چلنے والا ؛ وہ شخص جو برف پر چلنے میں مشاق ہو۔ (۲) برف والا ۔ (۳) اسکیٹنگ کے تالاب کی برف کی دیکھ بھال کرنے والا ۔

Icemanship : (n) برف پر چلنے کی مہارت۔

Icespar : (n) (معدنیات) ایک قسم کا بلور۔

Ich- : طفیلی مکھی کی شکل یا صفت کا ۔

Ichneumon : (n) ایک قسم کا نیولا جو گھڑیال کے انڈے توڑ ڈالتا ہے ۔ (۲) طفیلی مکھی۔

Ichneumon : (n) جزو ترکیبی بہ معنی "طفیلی مکھی" ۔

ہوتی ہے ۔

Ice-pudding : (n) ایک قسم کی مٹھائی جو برف کی طرح جمائی جاتی ہے ۔

Ice-pulse : (n) وہ ارتعاش جو برفانی زلزلے سے پہلے محسوس ہوتا ہے ۔

Ice-quake : (n) برفانی زلزلہ ۔

Ice-raft : (n) برف کی بہتی ہوئی چادر ۔

Ice-raft : (v) یخ تودہ یا برف کے بہتے ہوئے انبار پر لے جانا ۔

Ice-river : (n) (۱) برف کے بہتے ہوئے تودوں کی ندی ۔ (۲) گھاٹی کا یخ تودہ۔

Ice-saw : (n) برف کاٹنے کا آرا ۔

Ice-sheet : (n) زمین کے بڑے رقبے پر برف کی تہ ۔

Ice-ship : (n) ایسا جہاز جو برف کے دباؤ کو برداشت کرتا ہے ۔

Ice-shoe : (n) برف پر چلنے کا میخ دار جوتا ۔

Ice-stream : (n) دیکھو Ice river

Ice-striae : (n) پتلی دھاریاں جو برف کے گذرنے سے چٹانوں پر بن جاتی ہیں ۔

Ice-system : (n) یخ تودوں کا نظام۔

Ice-whale : (n) ایک قسم کی بڑی وھیل مچھلی ۔

Ice-work : (n) (۱) شیشہ وغیرہ پر برف جمنے سے جو نقش و نگار پیدا ہو جاتے ہیں۔ (۲) (ارضیات) یخ تودوں کا عمل۔

Ice-yacht : (n) برف پر چلنے والی پہیے دار کشتی۔

Ice-yachting : (n) برف پر کشتی رانی ۔

Ice-yachtsman : (n) کشتی رانی کرنے والا۔

Ichneumon-fly : (n) طفیلی مکھی۔

Ichneumonidan : (a) طفیلی مکھیوں کی جنس سے متعلق۔

Ichneumonidan : (n) طفیلی مکھی۔

Ichneumoniform : (a) طفیلی مکھی کی شکل یا صفت کا ۔

Ichnite : (n) (ارضیات) متحجر نقش پا؛ فوسل قدم؛ رکاز قدم۔

Ichnographic/-al : (a) خاکہ کشی سے متعلق۔

Ichnographically : (adv.) خاکہ کشی کے طور پر۔

Ichnography : (n) خاکہ کشی؛ نقشہ کشی؛ طرّاحی۔

Ichnolite : (n) دیکھو Ichnite

Ichnolithological : (a) علم رکاز قدم سے متعلق؛ متجر نقش پا کے علم سے متعلق۔

Ichnolithology : (n) علم رکاز قدم؛ متحجّر نقش پا کا علم۔

Ichnological : (a) دیکھو Ichnolithological

Ichnology : (n) دیکھو Icnolithology

Ichoglan : (n) قصر سلطان کا نو عمر ملازم۔

Ichor : (n) (۱) سیال اور رواں مادہ جو د یوتاؤں کی رگوں میں بجائے خون کے ہوتا ہے؛ زرد آب د یوتا؛ خون دیوتا ۔ (۲) (مرضیات) خلط آبی؛ ریماب؛ آب زخم؛ مواد ۔

Ichorous : (a) مواد سا؛ ریماب دار؛ زرد آب بھرا ۔

Ichorhaemia/ -emia : (n) زرد آبی مادے کی وجہ سے خون کا زھر یلا ہو جانا ۔

Ichthyic/Ichthyal/Ichthyon : (a) ماھی نما؛ مچھلی سے متعلق ۔

Ichthyidin/-lin : (n) مچھلی کے انڈوں کی زردی میں پایا جانے والا بیضینی مادہ۔

Ichthyo - : (prefix) سابقہ بہ معنی "مچھلی کا"۔

Ichthyocolla : (n) مچھلی سریش۔

Ichthyocoprolite : (n) مچھلیوں کا متحجر فضلہ۔

Ichthyodont : (n) مچھلی کا متحجر دانت۔

Ichthyodorylite/- dorulite : (n) مچھلیوں یا دوسرے ر یڑھ دار جانوروں کی متحجر ر یڑھ۔

Ichthyographer : (n) مچھلیوں سے متعلق لکھنے والا؛ ماھی نگار۔

Ichthyographic : (a) ماھی نگاری سے متعلق۔

Ichthyography : (n) ماھی نگاری۔

Ichthyoid : (a) مچھلی سا؛ ماھی نما ۔

Ichthyoid : (n) ماھی نما ر یڑھ دار جانور۔

Ichthyoidal : (a) دیکھو Ichthyoid

Ichthyol : (n) (طب) بھورا مائل زرد رقیق مادہ جو ان چٹانوں کی تقطیر سے نکالا جاتا ھے جن میں متحجر مچھلیاں ھوتی ھیں۔

Ichthyolic : (a) اسی بھورا مائل زرد رقیق مادے سے متعلق جو ان چٹانوں کی تقطیر سے نکالا جاتا ھے جن میں متحجر مچھلیاں ھوتی ھیں۔

Ichthyolaty : (n) ماھی پرستی؛ ماھی دیوتا کی پرستش۔

Ichthyolite : (n) متحجر مچھلی۔

Ichthyolitic : (a) متحجر مچھلی سے متعلق۔

Ichthyologic/-al : (a) علم ماھیان سے متعلق۔

Ichthyologically : (adv.) علم ماهیان کی رو سے ۔

Ichthyologist : (n) علم ماهیان کا ماهر ۔

Ichthyology : (n) علم ماهیان؛ سمکیات ۔

Ichthyomancy : (n) مچھلی سے فال نکالنا ۔

Ichthyomantic : (a) مچھلیوں سے فال نکالنے سے متعلق ۔

Ichthyomorphic : (a) ماهی شکل؛ ماهی صفت ۔

Ichthyophagi : (n) ماهی خواران ۔

Ichthyophagist/- gite : (n) ماهی خور ۔

Ichthyophagous : (a) ماهی خور ۔

Ichthyophagy : (n) ماهی خوری ۔

Ichthyophthalmite : (n) (معدنیات) دیکھو Apophyllite

Ichthyophthiran : (a) قشر یوں کی اس جنس سے متعلق جو مچھلیوں کی طفیلی هوتی هے ۔

Ichthyophthiran : (n) ماہی جوں ۔

Ichthyopsida : (n) ر یڑھ دار جانوروں کے تین ابتدائی خاندانوں کا سب سے نچلا خاندان جس میں جل تھلیا، مچھلیاں اور ماهی نما دوسرے جانور هوتے هیں ۔

Ichthyopsidan/-dian/ Ichthyopsid : (a) ر یڑھ دار جانوروں کے تین ابتدائی خاندانوں کے سب سے نچلے خاندان سے متعلق ۔

Ichthyopterygian : (a) بحری خزندگان کی ایک جنس سے متعلق جو اب ناپید هے ۔

Ichthyopterygian : (n) ماهی سوسمار ۔

Ichthyornis : (n) ایک قسم کے معدوم پرندوں کی جنس جس کے

Ichthyornithic : (a) ان معدوم پرندوں سے متعلق جن کے دانت هوتے تھے ۔

Ichthyornithid : (n) دانت والا پرندہ (جو اب معدوم هے) ۔

Ichthyosaur : (n) ایک قسم کا بڑا بحری جانور جو اب ناپید هے؛ ماهی سوسمار ۔

Ichthyosaurian : (a) ماهی سوسماراں سے متعلق ۔

Ichthyosaurian : (n) ماهی سوسمار ۔

Ichthyosaurid : (n) ماهی سوسمار ۔

Ichthyosauroid : (a) ماهی سوسمار کی شکل یا صفت کا ۔

Ichthyosaurus : (n) دیکھو Ichthyosaur

Ichthyosis : (n) ایک بیماری جس میں جلد خشک اور سخت هوجاتی هے؛ داءالحیه؛ سمک جلدی ۔

Ichthyotic : (a) سمک جلدی میں مبتلا ۔

Ichthyotomist : (n) مچھلیوں کی تشر یح کرنے والا ۔

Ichthyotomy : (n) مچھلیوں کی تشر یح ۔

Ichthytaxidermy : (n) تصبیر ماهی ۔

- ician : (suffix) (لاحقه) به معنی "ماهر" "داں" مثلاً Politician (سیاست داں)؛ mathematician (حساب داں) وغیرہ ۔

Icica : (n) جنوبی امر یکا کے درختوں کی ایک جنس ۔

Icican/- Icacin : (n) ایک قسم کا گوند ۔

Icicle : (n) (۱) قلم یخ؛ برف کا قلم ۔ (۲) (نقابت) الٹی بوند کا نشان ۔

Icicled : (a) برف کے قلموں سے آراسته ۔

Icily : (adv.) برف کی طرح؛ بے حد سرد مہری ۔

Iciness : (n) سرد مہری؛ بے رخی ۔

Icing : (n) (۱) شکر کی تہ جمانا؛ شکر کی تہ ۔ (۲) برف سے ٹھنڈا کرنا یا محفوظ رکھنا ۔

- icity : (suffix) مرکب لاحقہ جس سے صفات سے اسماء بناتے ہیں مثلاً electricity, atomicity وغیرہ ۔

Icker : (n) (فصل کی) بالی ۔

Ickle : (n) (بچوں کی زبان) تھوڑا سا؛ چھوٹا سا ۔

Icon/-ikon/- eikon: (n) (۱) مجسمہ؛ بت؛ مورتی؛ شبیہ ۔ (۲) تصاویر اولیاءآرائش کے لئے دیواروں د یواروں پر بنائی جاتی ہیں ۔

Iconic/eiconic : (a) بت یا مجسمے سے متعلق؛ بت یا شبیہ کی قسم کا ۔

Icono : (prifix) (لاحقہ) "بت" "مجسمہ" "مورتی" کے متعلق ۔

Iconoclasm : (n) بت شکنی؛ بتوں کو توڑنا ۔

Iconoclast : (n) (۱) بت شکن؛ بتوں کو توڑنے والا ۔ (۲) قد یم رسموں یا عقیدوں پر حملہ کرنے والا ۔

Iconoclas/Iconoclastic : (a) بت شکنی کے متعلق؛ بت شکنانہ ۔

Iconoclastically : (adv.) بت شکنی کے طور پر ۔

Iconoclasticism : (n) بت شکنی کا عمل یا بت شکنوں کے عقائد ۔

Iconodule/Iconodulist : (n) بتوں کا احترام کرنے والا ۔

Iconodulic : (a) بتوں کے احترام سے متعلق ۔

Iconoduly : (n) بتوں کا احترام ۔

Iconograph : (n) تصویر ؛ خاکہ ؛ نقاشی ۔

Iconographer : (n) تصو یر کش؛ تصو یر نگار ۔

Iconographic/ -al : (a) تصو یر کشی سے متعلق ۔

Iconography : (n) تصو یر کشی؛ تصو یر نگاری، مورتی نامہ؛ مجسمہ نگاری ۔

Iconolater : (n) بت پرست ۔

Iconolatry : (n) بت پرستی ۔

Iconologic/- al : (a) علم بتاں سے متعلق؛ تصویریات سے متعلق ۔

Iconologist : (n) ماہر علم بتاں ۔

Iconology : (n) علم بتاں؛ تصویریات ۔

Iconomachy : (n) بت دشمنی؛ تصویر پرستی کی مخالفت ۔

Iconomania : (n) بتوں کو جمع کرنے کا خبط؛ بتوں سے بے حد عقیدت ۔

Iconophile/Iconophilist : (n) بت شناس ۔

Iconophilism/Iconophily : (n) بت شناسی ۔

Iconostasis : (n) وہ پردہ جو عبادت گاہ کے اندرونی حصے کو کلیسا کے بقیہ حصوں سے الگ کرتا ہے اور جس پر شبیہیں لگائی جاتی ہیں ۔

Icos-/ icos-/ icosi-: (prefix) لاحقہ بمعنی "بیس" ۔

Icosacolic : (a) بیس حصوں والا ۔

Icosahedral : (a) بیس سطحوں والا ۔

Icosahedron : (n) (ہندسہ) بیس سطحی ؛ بیس سطحی مجسم ۔

Icosander : (n) بست نر پودا ۔

Icosandria : (n) بست نر پودے؛ بست نراں ۔

Icosandrian/Icosandrous : (a) بست نر پودوں سے متعلق ۔

Icosasemic : (a) بست ھجائی ۔

Icosian : (a) بیس سے متعلق ۔

Icositetrahedron : (n) (ھندسہ اور قلمیات) چوبیس سطحی مجسم ۔

Icotype : (n) جنس جو صاف طور پر پہچانی جا سکے لیکن جس کا تفصیلی بیان ممکن نہ ہو ۔

- ics : (suffix) لاحقہ ۔ اسماء جو ic - پر ختم ہوتے ہیں حسب ذیل شکلوں میں قائم مقامی کرتے ہیں ic - پر ختم ہونے والے صفات سے بنائے ہوئے اسماء کی ج ں ics - پر ختم ہوتے ہیں ۔ مثلاً ,physics dynamics وغیرہ ۔

Icteric : (a) (۱) یرقانی؛ یرقان سے متعلق؛ یرقان میں مبتلا ۔ (۲) دافع یرقان ۔

Icteric : (n) (۱) یرقان میں مبتلا شخص ۔ (۲) یرقان کی دوا ۔

Icterine : (a) (حیوانیات) (۱) زردی مائل ۔ (۲) امریکی پرندوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

Icteritious : (a) یرقانی زرد؛ زرد رنگ؛ یرقان زدہ؛ مریض یرقان ۔

Icteroid : (a) یرقان سے مشابہ؛ یرقان صفت ۔

Icterus : (n) (۱) (مرضیات) زرد ۔ (۲) پودوں کی ایک بیماری جس میں پتے زرد ہو جاتے ہیں ۔ (۳) امریکی پرندوں کی ایک جنس ۔

Ictus : (n) (۱) زور جو مصرعے کے کسی ٹکڑے پر د یا جائے ۔ (۲) نبض کی رفتار ۔ (۳) لُو ۔

Ictus solis : (n) لُو ۔

Icy : (a) (۱) برفانی؛ برفدار؛ برف سے پٹا ہوا ۔ (۲) ٹھنڈا برف؛ بہت سرد؛ برف جیسا سرد ۔ (۳) سرد مہر؛ بے رخ ۔

Id : (n) (۱) (حسیات) حیات پارہ؛ مایہ پارہ؛ ایچ مائے کا کا پیمانہ ۔ (۲) (نفسیات) این؛ ذات؛ فرد کی جبلی حرکت ارادی؛ اڈ ۔

- id : (suffix) لاحقہ افعال سے صفات بنانے کیلئے مثلاً ,morbid fluid وغیرہ ۔

- id : (suffix) (لاحقہ) لاطینی سے اخذ کئے ہوئے اسماء خصوصاً نباتیاتی اصطلاحات میں مثلاً orchid ۔

- id : (suffix) (لاحقہ) (حیوانیات) اسماء اور صفات کے آخر میں مثلاً Arachnid, Arneid ۔

- id : (suffix) ide کے قد یم ھجے ۔

Id est : (adv.) یعنی ؛ اعنی ۔

- idan : (suffix) (لاحقہ) (حیوانیات) بہ معنی "متعلق بہ" ۔

Idant : (n) لونیہ؛ اڈانٹ ۔

Ide : (n) شمالی یورپ کی ایک دریائی مچھلی ۔

Ide: (قدیم روما) مارچ ، مئی، جولائی اور اکتوبر کی پندرھو یں تاریخ اور دوسرے مہینوں کی تیرھو یں تار یخ ۔

- ide : (suffix) (لاحقہ) (کیمیا) دو عنصروں کے مرکبوں کے نام کے آخر میں مثلاً Oxide, bromide ۔

Idea : (n) (۱) مثال؛ تصو یر ۔ (۲) عین؛ مثال؛ اشیاء کی اصل جو عالم مثال میں موجود ہے جس کی ناقص نقلیں اس دنیا میں نظر آتی ہیں ۔ (۳) ذھنی خاکہ ؛ منصوبہ ؛ تجو یز ۔ (٤) خیال؛ تصور؛ فکر ۔ (٥) طرز خیال ۔ (٦)گمان؛ وہم ۔ (۷) (ڈیکارٹ اور لاک) جو شے

بلاواسطہ معروض فکر و ادراک ہوتی ہے ؛ ادراک۔ (۸) (کانٹ) کامل تصور۔ (۹) (ہیگل) حقیقت مطلق ؛ مطلق۔ (۱۰) (موسیقی) موضوع۔

In idea : خیال میں؛ وہم میں۔

he big idea : (امر یکا) تجویز؛ اسکیم (عموماً طنزاً )۔

The idea : (ہیگل کے فلسفے میں) حقیقت مطلق۔

Idea'd/Ideaed : (a) تصوری؛ با تصور۔

Idea man/-ideamonger : (n) وہ شخص جو نئے نئے تصورات کا حامل ہو ؛ افکار گر۔

Ideal : (a) (۱) معیاری؛ عینی؛ مثالی؛ کامل۔ (۲) تصوری؛ فکری۔ (۳) وہمی؛ خیالی۔

Ideal : (n) عین؛ معیار؛ نصب العین؛ مطمح نظر۔

Idealess : (a) بے تصور۔

Idealism : (n) (فلسفہ) تصوریت؛ مثالیت؛ عینیت؛ معنویت۔

Absolute idealism : تصوریت مطلق۔

Objective idealism : (فلسفہ) خارجی تصوریت۔

Subjective idealism : (فلسفہ) داخلی تصوریت۔

Transcendental or critical idealism : ماورائی تصوریت۔

Idealist : (n) (۱) تصوری؛ عینی؛ عینیت پسند؛ مثالیت پسند ؛ معتقد تصوریت۔ (۲) خیالی۔

Idealist/- ic/- ical : (a) تصوری؛ عینی؛ تصوریت کا؛ عینیت کا ؛ مثالیتی؛ تصوریتی۔

Idealistically تصوری طور پر ؛ عینی طور پر۔

Ideality : (n) (۱) عینی یا مثالی ہونا؛ فکری؛ تصوری یا خیالی ہونا؛ معنویت؛ تصوریت۔ (۲) (علم قیافہ) قوت متخیلہ۔

Idealization : (n) تصور گری؛ کمال بینی؛ کامل نمائی۔

Idealize : (v) مثالی بنانا؛ تخیل کے زور سے کسی چیز کو اس کی کامل صورت میں دکھانا یا ظاہر کرنا؛ بڑھانا چڑھانا ؛ عینی بنانا۔

Idealizer : (n) مثالی بنانے والا؛ بڑھانے چڑھانے والا۔

Ideally : (adv.) (۱) خیال، فکر یا تصور کے لحاظ سے؛ معیار کے طور پر۔ (۲) خیالی طور پر۔ (۳) کسی عام مقصد کے مطابق۔

Ideate : (v) تخیل کرنا؛ خیال کرنا؛ ذہن میں لانا؛ تصور کرنا ؛ خیالی چیز بنانا۔

Ideate : (n) افلاطونی نظر یئے کے مطابق۔

Ideate : (n) خارجی اشیاء جن کا تصور کیا جاتا ہے ۔

Ideation : (n) تمثل؛ عمل تصور؛ تفکر۔

Ideational : (a) تمثلی؛ تصوری؛ تخیلی۔

Ideatum : (n) (فلسفہ) وجود خارجی جو کسی تصور کے مطابق ہو۔

Idee fixe : (n) خبط؛ کوئی خیال جو ذہن پر ایسا چھا جائے کہ کسی وقت دور نہ ہو۔

Idee-force : (n) وہ خیال جو کسی فرد یا سماجی طبقے کے کردار کا اہم جز ہو۔

Ideist : (n) کسی تصوری فلسفے کا معتقد۔

Idem : (pron. & adv.) (۱) یہی مصنف؛ اسی مصنف کے یہاں۔ (۲) یہی لفظ۔

Ident/-ant : (a) معنتی ؛ مصر۔

Identic : (a) (۱) بالکل ایک؛ بعینہٗ وہی ۔ (۲) بعینہٗ ایسا ہی؛ بالکل یکساں؛ مماثل ۔ (۳) (حکمت عملی) متفق اللفاظ؛ ایسا (مراسلہ) جو کئی حکومتیں ایک ہی وقت میں کسی دوسرے کو بھیجیں جس کا مضمون لفظ بہ لفظ ایک ہو ۔

Identical : (n) (۱) بالکل ایک؛ بعینہٗ وہی ۔ (۲) بعینہٗ و یسا ہی؛ بالکل یکساں؛ مماثل ۔ (۳) (منطق و ریاضیات) مماثل ؛ متماثل ۔

Identical points : (n) مشبکیوں پر دو متماثل نقطے ۔

Identical proposition : (n) (منطق) قضیہ جس کے موضوع اور محمول مماثل ہیں ۔

Identical twin : (n) ایسے توام جو دو متشاکل اجزائے تخم جنسی سے بنے ہوں ۔

Identically : (adv.) بعینہٗ ؛ بالکل ۔

Identicalness : (n) مماثلت؛ بالکل یکساں ہونا؛ یکسانیت ۔

Identifiable : (a) (۱) قابل شناخت ۔ (۲) متحد یا متفق سمجھے جانے کے قابل ۔

Identification : (n) (۱) ایک سمجھنا یا سمجھا جانا؛ شناخت ۔ (۲) اتحاد یا اتفاق ۔ (۳) اپنی شخصیت کو کسی دوسری شخصیت سے متحد کرنا ۔

Identification mark : (n) شناختی نشان ۔

Identification tag : (n) شناختی چٹ ۔

Identificatory : (a) شناختی ۔

Identifier : (n) شناخت کرنے والا ۔

Identify : (v) (۱) ایک جاننا؛ ایک سمجھنا؛ ایک خیال کرنا ۔ (۲) بالکل مل جانا؛ کامل اتفاق یا اتحاد ظاہر کرنا ۔ (۳) پہچاننا؛ شناخت کرنا؛ نشان دہی کرنا ۔

Identism : (n) اتحاد مطلق کا نظام یا نظریہ ۔

Identity : (n) (۱) بالکل ایک یا یکساں ہونا ۔ (۲) شخصیت؛ انفرادیت ۔ (۳) نام و نشان ۔ (٤) (جبر و مقابلہ) مساوات متماثلہ ۔

Absolute identity : اتحاد مطلق؛ یہ نظریہ کہ دماغ اور مادہ ایک ہی چیز کے دو مظاہر ہیں ۔

Law or Principle of identity : یہ اصول کہ "ہر الف الف ہے" ۔

Personal identity : شخصیت کا تسلسل ۔

Identity : (a) شناختی ۔

Identity card : (n) شناختی کارڈ ۔

Identity certificate : (n) شناخت نامہ ۔

Identity philosophy : (n) یہ نظریہ کہ روح اور مادہ ایک ہی وجود مطلق کے دو رخ ہیں ۔

Identiy : (adv.) محبت سے؛ مصر ہو کر ۔

Ideo - : جزو ترکیبی بہ معنی Idea -

Ideo-motion/- motor : (n) خود کار عضلاتی حرکات ۔

Ideogram : (n) تصو یر تصور؛ تصوری رسم الخط ؛ وہ رسم الخط جس سے شے کا تصور ظاہر ہو ۔

Ideograph : (n) دیکھو Ideogram

Ideographic/- al : (a) تصوری رسم الخط کا ۔

Ideographically : (adv.) تصوری رسم الخط میں ۔

Ideography : (n) تصوری رسم الخط؛ تصور نگاری ۔

Ideologic/-al : (a) علم تصورات کا یا اس سے متعلق ؛ تصوری ۔

Ideologist/Ideologue : (n) (۱) تصور یات داں - (۲) اَنم خیالی؛ خیال پرست؛ نظر یہ قائم کرنے والا -

Ideology : (n) (۱) تصوریات؛ علم تصورات؛ خیال پرستی - (۲) (سیاسیات) نصب العین -

Ideophobia : (n) خیال ترسی؛ عقل ترسی؛ عقل یا خیال پر یقین نہ رکھنا -

Ideophone : (n) لفظ؛ صوت یا اصوات جن سے کسی خیال کا اظہار ہو -

Ideopraxist : (n) وہ جس کا تصور محرک عمل ہو -

Ides : (n) دیکھو Ide

Idiasm : (n) انوکھا؛ مخصوص طرز -

Idic : (a) حیات پارہ سے متعلق -

Idio - : (prefix) سابقہ بمعنی "اپنا" "ذاتی" نجی "انفرادی"، "جدا" ممیز" "خاص" -

Idioblast : (n) (۱) (نباتیات) خاص نہوضمہ - (۲) (ارضیات) خاص بلور -

Idiocy : (n) ضعف عقل؛ بلا پن؛ خلقی ابلہی؛ عتاہت؛ خلقی مخبوطی -

Idiocyclophanous : (a) (بغیر تقطیبی آلے کے) محوری تداخلی اشکال ظاہر کرنے والا -

Idiodinic : (a) تناسلی پیداوار کی الگ نکاس رکھنے والا -

Idiogenesis : (n) خلقی آصل (بیماری وغیرہ کی) -

Idiogonaduct : (n) ایسے جانوروں کا غدہ تناسلی جن کے تناسلی پیداوار کی الگ نکاس ہوتی ہے -

Idiograph : (n) نجی نشان یا دستخط ؛ نشان شخصی ؛ مارکہ -

Idiographic : (a) (۱) نشان شخصی سے متعلق -(۲) شخصی؛ مخصوص -

Idiom : (n) (۱) محاورہ؛ زبان؛ روز مرہ - (۲) بولی - (۳) محاورہ؛ اصطلاح - (٤) مخصوص طرز -

Idiomatic/- al : (a) (۱) روز مرہ کے مطابق؛ ٹکسالی - (۲) با محاورہ -

Idiomatically : (adv.) با محاورہ؛ بول چال کے مطابق؛ روز مرہ کے مطابق -

Idiomaticalness : (n) با محاورہ ہونا -

Idiometer : (n) شخصی مساوات پیما -

Idiomorphic : (a) (معدنیات) خاص شکلی -

Idiomorphically : (adv.) خاص شکلی طور پر -

Idiomusculas : (a) مخصوص طور پر عضلاتی نسیج سے متعلق -

Idiopathic/- al : (a) (مرضیات) اصلی؛ مرض اصلی کے متعلق -

Idiopathically : (adv.) مرض اصلی کے طور پر -

Idiopathy : (n) (مرضیات) مرض اصلی؛ ایسی بیماری جو کسی دوسری بیماری سے نہ پیدا ہوئی ہو؛ مرض حقیقی -

Idiophanism : (n) (بغیر تقطیبی آلے کے) محوری تداخلی اشکال ظاہر کرنے کی خاصیت -

Idiophanous : (a) دیکھو Idiocyclophanous

Idioplasm : (n) اصل مایہ -

Idioplasmatic : (a) اصل مایہ سے متعلق؛ اصل مایہ کا -

Idiopsychological : (a) ذاتی نفسیات سے متعلق -

Idiopsychology : (n) نفسیات ذات ؛ ذاتی نفسیات -

**Idiorepulsive : (a)** خود دافع ۔

**Idiosome : (n)** خاص خلیہ ۔

**Idiostatic : (a)** (برقیات) یکباری (طریقہ) ۔

**Idiosyncrasy : (n)** (۱) طبیعت کا خاصہ؛ مزاج؛ مخصوص جذبہ یا خیال ۔ (۲) (مصنف کا) مخصوص اسلوب یا طرز بیان ۔ (۳) (طب) مزاج؛ خاص مزاج؛ شخصی حساسیت (خصوصاً دوا یا غذا کے لئے) ۔

**Idiosyncratic/- al : (a)** مزاج یا مخصوص جذبہ یا خیال سے متعلق ۔

**Idiosyncratically : (adv.)** خاص مزاج کی وجہ سے ۔

**Idiot : (n & a)** (۱) ضعیف العقل؛ فاتر العقل؛ ابلہ ۔ (۲) نرا احمق؛ کھامڑ؛ الو؛ خبطی؛ فاترالحواس ۔

**Idiot : (v)** نرا احمق کہنا؛ کھامڑ کہنا ۔

**Idiot board : (n)** ٹیلی و یژن پر تقریر کرنے والے کو لقمہ دینے کی ایک ترکیب ۔

**Idiot savant : (n)** نادان دانا ۔

**Idiot sheet/- card : (n)** ٹیلی و یژن پر بولنے والے کو لقمہ دینے کے لئے استعمال ہونے والا بڑا کارڈ جس پر جلی حروف میں لکھ دیا جاتا ہے ۔

**Idiotic/-al : (a)** فاتر العقل کاسا؛ احمقانہ ۔

**Idiotically : (adv.)** فاتر العقل کی طرح سے؛ احمقوں کی طرح سے ۔

**Idioticalness : (n)** بیوقوفی؛ فاتر العقلی ۔

**Idioticon : (n)** کسی مقامی بولی کی فرہنگ ۔

**Idiotism : (n)** (۱) محاورہ ۔ (۲) ابلہی؛ بلاھت ۔ (۳) جہالت؛ لا علمی ۔

**Idiotize : (v)** بیوقوف ہونا یا بنانا ۔

**Idiotry : (n)** (۱) دیکھو Idiocy ۔ (۲) خبط؛ فاتر العقلی ۔

**Idle : (a)** (۱) لغو؛ بیہودہ؛ مہمل؛ لاطائل ۔ (۲) بے بنیاد؛ بے اصل ۔ (۳) بے فائدہ؛ لا حاصل ۔ (٤) سست؛ کاہل؛ آلسی؛ احدی؛ آرام طلب؛ مجہول ۔

**Idle : (v)** (۱) سستی کرنا؛ کاہلی کرنا ۔ (۲) ضائع کرنا؛ سستی یا آرام طلبی میں برباد کرنا ۔ (۳) کاہل بنانا ۔

**To idle (time) away :** سستی یا آرام طلبی میں (وقت) برباد کرنا ۔

**Idle bread : (n)** مفت کی روٹی ۔

**Idle pully : (n)** معطل چرخی ۔

**Idle wheel/Idle-wheel : (n)** کوتل پہیا؛ معطل پہیا؛ بیچ کا پہیا ۔

**Idleness : (n)** کاہلی؛ سستی؛ آلکسی؛ آرام طلبی؛ بے کاری؛ بے بنیادی؛ مہمل پن؛ لغویت ۔

**Bread of idleness :** مفت کی روٹی ۔

**Idler : (n)** (۱) (شخص) کاہل؛ سست؛ مجہول؛ آوارہ گرد؛ کاہلی میں وقت گذارنے والا ۔ (۲) جہاز کا دن میں کام کرنے والا عملہ ۔ (۳) کوتل پہیا؛ کوتل ڈبہ (ریل کا) ۔

**Idlesse/Idless : (n)** آرام طلبی ۔

**Idly : (adv.)** (۱) سستی سے؛ کاہلی سے ۔ (۲) بے فائدہ طور پر؛ بے پروائی سے؛ غیر موثر طور پر ۔

**Ido : (n)** ایک مصنوعی زبان جس کی بنیاد اسپرانٹو(Esperanto) پر رکھی گئی تھی ۔

**Idocrase : (n)** کیلشیم؛ میگنیشیم؛ فولاد اور الومینیم کا مخلوط سلیکیٹ ۔

**Idoist : (n)** Esperanto پر مبنی ایک مصنوعی زبان کا حامی یا اسے بولنے والا ۔

Idol : (n) (۱) بت؛ صنم؛ مورت - (۲) معبود باطل؛ جھوٹا معبود - (۳) موضوع پر ستش؛ معبود مجازی؛ معشوق - (۳) وہم ؛ خیال باطل؛ ذہن انسانی کے ان چار مغالطوں میں سے ایک جن کا بیکن نے ذکر کیا ہے -

Idolater : (n) (۱) بت پرست؛ صنم پرست - (۲) پرستار ؛ عاشق -

Idolatress : (n) (۱) بت پرستی کرنے والی - (۲) وہ عورت جو کسی کی پرستار یا عاشق ہو -

Idolatric/- al : (a) بت پرستارانہ؛ پرستارانہ؛ بت پرست -

Idolatrize : (v) پرستش کرنا؛ معبود بنانا -

Idolatrizer : (n) پرستش کرنے والا؛ معبود بنانے والا -

Idolatrous : (a) دیکھو Idolatric

Idolatrously : (adv.) بت پرستانہ؛ پرستار کی طرح -

Idolatrousness : (n) بت پرستی -

Idolatry : (n) (۱) بت پرستی؛ مورتی پوجن؛ صنم پرستی - (۲) پرستش میں غلو؛ پر جوش عقیدت -

Idolism : (n) (۱) بت پرستی - (۲) معبود بنانا - (۳) استدلال باطل؛ مغالطہ -

Idolist : (n) بت پرست -

Idolization : (n) (۱) بت پرستی؛ مورتی پوجن - (۲) حد سے ز یادہ محبت یا احترام؛ پرستش؛ بت یا معبود بنا لینا -

Idolize : (v) (۱) بت بنانا؛ مورتی بنا کر پوجنا؛ معبود بنانا - (۲) حد سے ز یادہ محبت یا احترام کرنا؛ پرستش کرنا؛ جان د ینا؛ فدا ہونا؛ مرنا - (۳) بت پرستی کرنا -

Idolizer : (n) بت بنانے والا؛ معبود بنانے والا؛ پرستش کرنے والا؛ حد سے ز یادہ محبت یا احترام کرنے والا؛ بت پرستی کرنے والا -

Idolo : - (prefix) سابقہ بہ معنی "بت" "صنم" -

Idoloclast : (n) بت شکن -

Idoloclastic : (a) بت شکنی سے متعلق؛ بت شکن -

Idolodoulia : (n) بت یا مجسمہ کی تعظیم -

Idolographical : (a) بت نگاری سے متعلق -

Idolomancy : (n) بتوں سے فال نکالنا -

Idolomania : (n) بتوں کا جنون -

Idolum/- on : (n) (۱) ذہنی تمثال؛ وہم؛ تصور - (۲) استدلال غلط : مغالطہ -

Idorgan : (n) امکانی عضو -

Idrialin : (n) (۱) (معدنیات) ایک معدنی ہائیڈروجن - (۲) آسٹریلیا میں ایک جگہ کا نام - (۳) (کیمیا) Idriolite کا لازمی جزو ($C_{42}H_{28}O$) -

Idrialite : (n) دیکھو Idrialin

Idyll/ Idyl : (n) (۱) وہ نظم یا نثر جس کا موضوع کوئی دلکش منظر خصوصاً دیہات کی زندگی ہو - (۲) وہ واقعہ یا کہانی جو ایسی نظم کے لئے موزوں ہو - (۳) (موسیقی) موسیقی جس کا موضوع دیہاتی منظر یا جذباتی ہو -

Prose idyll : وہ نثر جس کا موضوع کوئی دلکش منظر خصوصاً دیہات کی زندگی ہو -

Idyllic/ -al : (a) (۱) دیہاتی دلکش منظر سے متعلق - (۲) دلکش فطری سادگی سے متعلق -

Idyllically : (adv.) دیہاتی دلکش منظر کے طور پر -

Idyllist : (n) دیہاتی دلکش منظر پر نظمیں یا نثر لکھنے والا -

Idyllium/- on : دیکھو Idyll

Idylize : (v) (۱) دلکش دیہاتی منظر پر نظم یا نثر لکھنا ۔ (۲) فطری سادگی اور دلکشی بخشنا ۔

Ie -: Je کا قدیم املا ۔

- ier : (suffix) (۱) (لاحقہ) اکثر پیشہ وروں کے نام کے آخر میں آتا ہے ۔ مثلاً Cashier, Collier, financier وغیرہ ۔ (۲) فرانسیسی لاحقہ جو اب انگریزی میں eer- میں تبدیل ہو جاتا ہے ۔ مثلاً anctioneer, Charioteer وغیرہ ۔

Ier - oe : (n) پر پوتا، پرناتی ۔

If : (conj.) (۱) اگر؛ بالفرض؛ بشرطیکہ؛ گویا کہ (جیسے as if) ۔ (۲) کیا خوب (جیسے as if you did not know ، کیا خوب گویا تمہیں معلوم ہی نہ تھا) گویا جیسے If I only knew کاش مجھے معلوم ہوتا) ۔ (۳) جب کبھی (If I feel any doubt I inquire) مجھے شبہ ہوتا ہے تو میں پوچھتا ہوں ۔ (٤) یا ؛ اگر (مثلاً See if you can turn the handle دیکھو کہ آیا تم دستہ پھیر سکتے ہو) ۔

An if/ and if : دیکھو If

As if : گویا کہ ۔

If : (n) شرط؛ مفروضہ ۔

If anything : اسکے برخلاف؛ شاید پھر بھی ۔

- iferous/-ific/-ification/-ify : دیکھو Ferous/-fic/-fication/-fy

Igasurate : (n) کچلا وغیرہ کے ترشے کا نمک ۔

Igasuric acid : (n) ایک قسم کا ترشہ جو کچلا وغیرہ میں پایا جاتا ہے ۔

Igasurine : (n) ایک زہر یلی القلی جو کچلا وغیرہ میں پائی جاتی ہے ۔

Igdrasil : (n) (ناروے سویڈن کی دیو مالا میں) ایک فرضی درخت جس کی شاخیں اور جڑیں زمین سے آسمان اور پاتال تک پھیلی ہوئی سمجھی جاتی ہیں ۔

Igloo : (n) (۱) قبہ نما جھونپڑی جس میں اسکیمو لوگ رہتے ہیں ۔(۲) برف میں وہ جوف جو سیل (مچھلی) کے سانس لینے کے سوراخ کے پاس بن جاتا ہے ۔

Ignatian : (a) (۱) Ignatius Loyola یا اسکے یسوعی فرقے سے متعلق ۔ (۲) Antioch کے اسقف St. Ignatius سے متعلق ۔

Ignatian : (n) Ignatius Loyola کا معتقد؛ یسوعی فرقے کا رکن ۔

Ignatius bean : (n) پاپیتہ ۔

Igneous : (a) (۱) آتشی؛ آگ کا؛ آتشیں ۔ (۲) کوہ آتش فشاں کے عمل سے بنا ہوا؛ آتش فشاں ۔

Ignescent : (a) آتشی؛ آتشیں؛ شرارہ زن؛ شرارہ خیز ۔

Ignescent : (n) آتشی مادہ ۔

Ignicolist : (n) آتش پرست ۔

Igniferous : (a) آتش زا ۔

Ignipotent : (a) اگنی دیوتا؛ آگ پر قدرت رکھنے والا ۔

Ignipuncture : (n) (جراحی) آتشیں سوراخ ۔

Ignis fatuus : (n) (۱) اگیا بیتال؛ شیطانی آگ؛ غول بیابانی ۔ (۲) شہابہ ۔ (۳) وہم؛ دھوکا؛ امید موہوم؛ سبز باغ ۔

Ignitable/ -ible : (a) آتش گیر؛ جلنے کے قابل ۔

Ignite : (v) (۱) تپانا ۔ (۲) (کیمیا) مشتعل کرنا یا ہونا ۔ (۳) آگ لگانا؛ سلگانا؛ جلانا ۔ (٤) آگ پکڑنا؛ جلنا ؛ سلگنا ۔ (٥) (مجازاً) مشتعل کرنا ۔

Igniter/Ignitor : (n) آگ لگانے والا؛ مشتعل کرنے والا؛ جلانے والا ۔

Ignition : (n) (۱) آتش گیری؛ جلانا؛ جل اٹھنا؛ آگ پکڑنا ۔ (۲) (کیمیا) اشتعال ۔

Ignition temperature/- point : (n) نقطہ اشتعال ۔

Ignivomous : (a) آگ اگلنے والا ۔

Ignobility : (n) کمینہ پن؛ ذلالت ۔

Ignoble : (a) (۱) کم اصل؛ رذیل؛ کمینہ؛ دنی؛ ذلیل ۔ (۲) کمینہ پن کی؛ کمینی؛ ذلیل (حرکت) ۔

Ignobleness : (n) کم اصلی؛ رذالت؛ کمینہ پن؛ دنائت؛ ذلت ۔

Ignobly : (adv.) کم اصلی سے ، رذالت سے؛ کمینہ پن سے؛ دنائت سے ۔

Ignominious : (a) (۱) شرمناک؛ فضیحتناک؛ باعث ذلت؛ موجب رسوائی ۔ (۲) بدنام؛ ذلیل ۔

Ignominiously : (adv.) شرمناک طور پر؛ فضیحتناک طور پر ۔

Ignominiousness : (n) شرمناکی؛ فضیحت ۔

Ignominy : (n) (۱) بے عزّتی؛ ذلت؛ رسوائی؛ بے آبروئی؛ فضیحت ۔ (۲) شرمناک یا ذلیل حرکت ۔

Ignorable : (a) نظر انداز کئے جانے کے لائق؛ جس کا علم نہ ہو ۔

Ignoramus : (n) جاہل؛ نادان ۔

Ignoramus waltz : (n) ایک قسم کا آسان رقص (والٹز) ۔

Ignorance : (n) (۱) جہالت ؛ جہل ۔ (۲) لا علمی؛ ناواقفیت؛ بے خبری ۔

Ignorant : (a) (۱) جاہل ۔ (۲) ناواقف؛ بے خبر؛ انجان ۔

Ignorantine : (a & n) ایک عیسائی فرقہ جسے Saint-jean-de-Dien نے غریبوں کی دیکھ بھال کے لئے قائم کیا تھا یا اس فرقے سے متعلق ۔

Ignorantio elenchi : (n) (منطق) وہ دلیل جو بظاہر حریف کی دلیل کو رد کرتی ہے لیکن اصل میں ایسی بات کی تردید کرتی ہے جو اس نے نہیں کہی تھی؛ رد مالا یقول؛ نتیجہ غیر متعلقہ؛ رد مفروض؛ انجام الذھول ۔

Ignorantly : (adv.) (۱) جہالت سے؛ جہل سے ۔ (۲) نا واقفیت سے ۔ لا علمی کی بنا پر ۔

Ignoration : (n) (۱) نظر انداز کرنا؛ نظر انداز کیا جانا ۔ (۲) دیکھو Ignorantio elenchi ۔

Ignore : (v) (۱) تجاہل برتنا؛ نظر انداز کرنا ۔ (۲) (جیوری اعظم کا فرد قرار داد جرم کو) نا منظور کرنا؛ مسترد کرنا ۔

Iguana : (n) (۱) درختی چھپکلی؛ گوہ؛ چھپکلی کی قسم کا جانور جو جزائر غرب الہند اور جنوبی امریکا میں ہوتا ہے ۔

Iguanian : (a) گوہ سے مشابہ؛ جنس گوہ کا ۔

Iguanian : (n) جنس گوہ ۔

Iguanid : (a & n) دیکھو Iguanian

Iguanodon : (n) چھپکلی کی قسم کا بہت بڑا جانور جو اب متحجر شکل میں پایا جاتا ہے ۔

Iguanodont : (n) گوہ کی طرح کے دانتوں والا ۔

Iguanodont : (n) بندانی سوسمار ۔

Iguanoid : (a) گوہ سے متعلق ۔

Iguanoid : (n) گوہ کی قسم کی چھپکلی ۔

IHS : نیل کے فقروں کا مخفف ہے ۔

Ieus Hominum Salvator : مسیح نجات دہندہ ؛ بنی نوع انسان ۔

In Hoc Signo (vinces) : اس علامت سے (تیری فتح ہے) ۔

In Hac Salus : اس صلیب میں نجات ہے ۔

I -: (prefix) (سابقہ) In ۔ کے بجائے ایسے لفظوں سے پہلے آتا ہے جو "I" سے شروع ہوتے ہیں مثلاً ,il-legal il-lation وغیرہ ۔

- il/- ile : (suffix) (لاحقہ) اسماء اور صفات کے آخر میں آتا ہے مثلاً facile, civil وغیرہ ۔

Ile : (n) جو کا بانجر ۔

Ieac : (a) امعائی قولنج سے متعلق؛ معاء لفائف سے متعلق ۔ کولہے کی ہڈی سے متعلق ۔

Ileitis : (n) امعاء لفائف کا ورم ۔

Ileo - : (prefix.) سابقہ بہ معنی "امعاء لفائف" ۔

Ileo-caecal : (a) اعور اور امعاء لفائف سے متعلق ۔

Ileo - colic : (a) امعاء لفائف اور قولون سے متعلق ۔

Ileo-colitis : (n) امعاء لفائف اور قولون کا ورم ۔

Ileostomy : (n) کولہے کی ہڈی سے مصنوعی برز بنانے کا جراحی عمل ۔

Ileum : (n) پیچیدہ آنت؛ امعاء لفائف ۔

Ileus : (n) (۱) امعائی قولنج ۔ (۲) (تشریح) امعاء لفائف ۔

Ilex : (n) (۱) شاہ بلوط کی قسمیں ۔ (۲) گل خطمی ۔

Iliac : (a) دیکھو Ileac

Iliac artery : (n) معدے کی شر یان کبیر کی د و شاخیں ۔

Iliac bone : (n) کولہے کی ہڈی ۔

Iliac passion : (n) امعائی قولنج؛ درد جو آنتوں میں سدے اٹکنے سے ہو جاتا ہے ۔

Iliad : (n) (۱) یونانی شاعر ہومر کی مشہور رزمیہ نظم ایلیڈ ۔ (۲) (استعارتاً) طو یل دکھ بھری کہانی؛ طو یل کہانی ۔ (۳) ہومر کی رزمیہ نظم کی طرح کوئی نظم ۔

Iliadist : (n) رزمیہ نظمیں لکھنے والا؛ دکھ بھری داستانیں لکھنے والا ۔

Ilicate : (n) سرابتہ الراتی کے پتے کے ترشے کا نمک ۔

Ilicic : (a) سرابتہ الراتی سے متعلق ۔

Ilicin : (n) سرابتہ الراتی کے پتے کا غیر نائٹروجنی تلخ عنصر ۔

Ilio - : (prefix) سابقہ بمعنی "کولہے کی ہڈی" "حرقفہ" ۔

Ilio-dorsal : (a) کولہے کی ہڈی کی پشت سے متعلق ۔

Iliofemoral/Iliolumbar/Ilioperoneal : (a) شطیہ اور کولہے کی ہڈی سے متعلق ۔

Iliopsoas : (n) کمر اور کولہے کے عضلات ۔

- ility : (suffix) (مرکب لاحقہ) ان صفات سے اسماء بنانے کیلئے جو il- پر ختم ہوتے ہیں (مثلاً Civility ) جو ile - پر ختم ہوتے ہیں (مثلاً Servility) اور جو le - پر ختم ہونے ہیں (مثلاً ability) ۔

Ilium : (n) (تشر یح) کولہے کی ہڈی؛ حرقفہ ۔

Ilixanthin : (n) (کیمیا) سرابتہ الرّاتی سے حاصل ہونے والا ایک زرد رنگ ۔

Ilk : (n) خاندان۔

Ilk : (a) خاندانی۔

Of that ilk : (اسکا چستان) اسی کا ۔

That ilk : (سوقیانہ) وہ خاندان؛ وہ حلقہ؛ وہ طبقہ؛ خاندان۔

Ill : (a) (۱) مریض؛ علیل؛ بیمار؛ ماندا؛ دکھی۔ (۲) خراب؛ بری (صحبت)۔ (۳) بد؛ برا۔ (٤) نا موافق؛ ناسازگار؛ منحوس۔ (٥) (قدیم) دشوار؛ مشکل۔ (٦) غلط؛ خراب۔ (۷) ناشائستہ؛ ناز یبا۔

Ill weeds grow apace : بدی جلدی پھلتی پھولتی ہے۔

It is ill wind that blows nobody good : برائی کسی کو فائدہ نہیں پہنچاتی ہے۔

Ill : (n) (۱) بدی۔ (۲) اخلاقی برائی؛ گناہ؛ بدمعاشی۔ (۳) مضر چیز؛ قابل الزام چیز۔ (٤) نقصان؛ ضرر۔ (٥) مصیبت؛ مشکل؛ آفت؛ شر؛ برائی۔

Ill : (adv.) ناشائستہ طور پر؛ ناسازگاری سے؛ بری طرح سے۔ ناکافی طور پر؛ قلت سے؛ غیر سود مندانہ طور پر۔

To speak ill of : برا کہنا۔

To think ill of : برا سوچنا۔

To like ill : برائی پسند کرنا۔

To take ill : برا ماننا۔

Ill : (v) (۱) نقصان پہنچانا۔ (۲) برائی کرنا۔

Ill - : جزو ترکیبی جس سے مرکب الفاظ بنائے جاتے ہیں۔ مثلاً ill-according, ill-wish, ill-blood وغیرہ۔

Ill-accustomed : (a) (۱) (کسی چیز کا) کم عادی۔ (۲) جہاں خریداروں کا جمگھٹا نہ ہو۔

Ill-advised : (a) ناعاقبت اندیش؛ نا فہم؛ کوتاہ اندیش؛ نا فہمانہ؛ ناعاقبت اند یشانہ۔

Ill-advisedly : (adv.) ناعاقبت اندیشانہ طور پر۔

Ill-affected : (n) غیر دوستانہ؛ بدگمان۔

Ill-affectedness : (n) بدگمانی۔

Ill-at-ease : (a) بے چین؛ پریشان۔

Ill-being : (n) عدم صحت۔

Ill-blood : (n) بد گمانی؛ دشمنی؛ تنازع۔

Ill-boding : (a) منحوس۔

Ill-born : (a) کمینہ نسل کا؛ کمینہ ذات۔

Ill-bred : (a) بد تمیز؛ بد تہذ یب۔

Ill-breeding : (n) بد تمیزی؛ بد تہذ یبی۔

Ill-conditioned : (a) (۱) بد مزاج؛ بد باطن۔ (۲) بد حال؛ پر یشان حال۔

Ill-content/-contented : (a) غیر قانع۔

Ill-deedy : (a) شر یر۔

Ill-disposed : (a) (۱) بد خو؛ بد باطن۔ (۲) مخالف؛ ناخوش؛ ناراض۔ (۳) بے ترتیب۔

Ill-desert : (n) قابل الزام ہونا؛ خرابی؛ عیب۔

Ill-ease : (n) تکلیف؛ بے چینی۔

Ill-fame : (n) بدنامی؛ رسوائی۔

Ill-fare : (n) بدحالی۔

Ill-faring : (a) بد حال۔

Ill-fashioned : (a) بے ڈھنگا ۔

Ill-fated : (a) بد قسمت؛ بدنصیب؛ بدبخت؛ منحوس؛ بد انجام۔

Ill-favoured : (a) (۱) بد صورت؛ بھونڈی شکل کا؛ کریہہ منظر۔ (۲) برا؛ قابل اعتراض؛ نا پسند یدہ۔

Ill-favouredly : (adv.) بد صورتی سے؛ قابل اعتراض طور پر۔

Ill-favouredness : (n) بدصورتی؛ بھونڈا پن؛ نا پسند یدگی۔

Ill-friended : (a) بے د وست؛ بے یار۔

Ill-got/-gotten : (a) حرام کی؛ بری طرح سے حاصل کی ہوئی۔

Ill-grace : (n) بد خلقی ؛ غیر خوش خلقی۔

Ill-humour/Ill humour : (n) بد مزاجی؛ چڑچڑاپن۔

Ill-humoured : (a) بد مزاج؛ چڑچڑا ۔

Ill-humouredly (adv.) بد مزاجی سے؛ چڑچڑاپن کے ساتھ۔

Ill-judged : (a) غیر عاقلانہ؛ غیرمدبرانہ؛ غیر منصفانہ ۔

Ill-judging : (a) غیر عاقلانہ؛ غیر ناقدانہ؛ غیر مدبرانہ؛ غیر منصفانہ ۔

Ill-kempt : (a) بدلباس۔

Ill-lived : (a) بد چلن۔

Ill-looking : (a) بد صورت۔

Ill-luck/Ill luck : (n) بد بختی؛ بدقسمتی؛ بد نصیبی۔

Ill-mannered : (a) بد تہذیب؛ بد تمیز۔

Ill-manneredly : (adv.) بد تہذیبی سے ۔

Ill-omened : (n) منحوس؛ بد شگون۔

Ill-part : (n) ناساز گاری؛ ناموافقت۔

Ill-placed : (a) بے وقت؛ ناساز گار حالت کا ۔

Ill-sorted : (a) (۱) غیر متناسب؛ بے جوڑ۔ (۲) ناراض۔

Ill-starred : (a) منحوس؛ نحس؛ بد اختر؛ بدبخت؛ بدقسمت؛ بدنصیب؛ بد بختانہ؛ بد طالع۔

Ill-success : (n) ناکامیابی۔

Ill-temper : (n) بد مزاجی؛ چڑچڑاپن۔

Ill-tempered : (a) بد مزاج؛ چڑچڑا؛ بدمزاجی کا ۔

Ill-timed : (n) بے وقت؛ بے محل؛ بے موقع۔

Ill-tongued : (a) بد زبان۔

Ill-treat : (v) بد سلوکی کرنا؛ برا سلوک کرنا ۔

Ill-treatment : (n) بد سلوکی۔

Ill-usage : (n) بدسلوکی۔

Ill-use : (v) بدسلوکی کرنا؛ برا سلوک کرنا ۔

Ill-used : (a) برا سلوک کیا ہوا ۔

Ill-will/Illwill : (n) عداوت؛ بغض۔

Ill-willer : (n) عداوت رکھنے والا ۔

Ill-willing : (a) کینہ کش؛ عداوت رکھنے والا ۔

Ill-wish : (v) سراپنا؛ کوسنا؛ بددعا دینا ۔

Ill-wisher : (n) بد خواہ۔

Illation : (n) (۱) استنباط؛ استخراج ۔ (۲) نتیجہ؛ ماحصل ۔

Illative : (a) استنباطی ؛ استخراجی؛ نتیجہ بتانے والا ۔

Illatively : (adv.) استخراج یا استنباط کے طور پر؛ حرف نتیجہ کے طور پر ۔

Illaudible : (a) ناقابل ستائش ۔

Illegal : (a) ناجائز؛ ممنوع؛ خلاف قانون ۔

Illegal gratification : (n) رشوت دہی ۔

Illegality : (n) عدم جواز؛ خلاف قانون ہونا ۔

Illegally : (adv.) ناجائز طور پر؛ خلاف قانون ۔

Illegalness : (n) خلاف قانون ہونا ۔

Illegibility : (n) پڑھا نہ جا سکنا؛ بد خطی ۔

Illegible : (a) بد خط؛ جو پڑھا نہ جا سکے ۔

Illegibly : (adv.) بد خطی سے ۔

Illegitimacy : (n) حرامی پن؛ عدم جواز؛ خلاف قانون ہونا ۔

Illegitimate : (a & n) (۱) خلاف قانون غیر مستند ۔ (۲) نا مناسب؛ غلط؛ ناجائز ۔ (۳) حرامی؛ حرام کی؛ ناجائز (اولاد) ۔ (٤) غیر صحیح؛ غیر منطقی؛ غلط ۔ (٥) جو حق سے محروم ہو خصوصاً حرامی اولاد ۔

Illegitimate : (v) حرامی قرار دینا ۔

Illegitimately : (adv.) ناروا طوار پر؛ بے جا طور پر؛ خلاف قانون ۔

Illegitimation : (n) حرامی قرار دینا ؛ ناجائز ٹھہرانا ۔

Illegitimatize/Illegitimize : (v) دیکھو Illegitimate (v)

Illeism : (n) اسم ضمیر "وہ" کا ضرورت سے زیادہ استعمال ۔

Illeist : (n) اسم ضمیر "وہ" کا ضرورت سے زیادہ استعمال کرنے والا ۔

Illiberal : (a) (۱) تنگ نظر؛ غلامانہ؛ تنگ دل ۔ (۲) تار یک خیال ۔ (۳) اوچھا؛ سفلہ؛ کمینہ؛ دنی ۔ (٤) تنگ خیال ۔ (٥) بخیل؛ کنجوس؛ ممسک؛ بے فیض ۔

Illiberal : (n) تنگ خیال ؛ غیر حرّیت پسند ۔

Illiberalism/Illiberalness : (n) غیر حرّیت پسندی ۔

Illiberality : (n) غیر حرّیت پسندی؛ تنگ نظری؛ کمینہ پن؛ کنجوسی؛ بخیلی؛ تار یکی ۔

Illiberalize : (v) تنگ خیال بنانا ؛ غلامانہ بنانا؛ غیر حرّیت پسند بنانا ۔

Illiberally : (adv.) کنجوسی سے؛ بخیلی سے؛ تنگ خیالی سے ۔

Illicit : (a) ناجائز؛ ممنوع؛ خلاف قانون ۔

Illicitly : (adv.) ناجائز طور پر؛ خلاف قانون ۔

Illicitness : (n) ناجائز ہونا؛ خلاف قانون ہونا ۔

Illimitable : (a) نا محدود؛ غیر محدود؛ لامتناہی؛ بے پایاں ۔

Illimitableness/Illimitability : (n) نامحدود یت؛ غیر محدو د یت ۔

Illimitably : (adv.) بے حد؛ بے انتہا؛ نا محدود طور پر ۔

Illimited : (a) نا محدود؛ بے پایاں؛ لامتناہی ۔

Illinition/Illination : (n) (۱) مالش ۔ (۲) دھات کی سطح پر کسی خارجی مادے کی پتلی تہ ۔

Illiquid : (a) (قانون) (حقوق قرض وغیرہ) غیر واضح (اثاثہ وغیرہ) جو آسانی سے فروخت پذیر نہ ہو ۔

Illiquidity : (n) عدم وضاحت ۔

Illiteracy : (n) (۱) جہالت؛ ناخواندگی ۔ (۲) غلطی جو کم علمی کی وجہ سے سرزد ہو ۔

Illiteral : (a) غیر لفظی۔

Illiterate : (a) (۱) ناخواندہ؛ جاہل؛ ان پڑھ؛ اُمّی ۔ (۲) جہالت کی (چیز وغیرہ)۔

Illiterate : (n) جاہل؛ ناخواندہ؛ ان پڑھ۔

Illiterately : (adv.) جہالت سے ۔

Illiterateness : (n) جہالت؛ ان پڑھ ہونا ۔

Illiterature : (n) ناخواندگی۔

Illness : (n) بیماری؛ روگ؛ مرض؛ دکھ؛ علالت ۔

Illocal : (a) غیر مقامی۔

Illocality : (n) غیر مقامیت۔

Illocally : (adv.) غیر مقامی طور پر ۔

Illogic : (n) غیر منطقی ہونا؛ غیر معقول ہونا ۔

Illogical : (a) خلاف منطق؛ غیر منطقی؛ غیر معقول۔

Illogicality : (n) غیر معقولیت؛ خلاف منطق ہونا ۔

Illogically : (adv.) غیر معقول طور پر، خلاف قانون طور پر ۔

Illogicalness : (n) دیکھو Illogicality

Illoricated : (a) غیر قشری ؛ بے زرہ پوش۔

Illth : (n) غیریت ؛ عدم صحت۔

Illume : (v) (۱) روشن کرنا ۔ (۲) قلب یا دماغ کو روشن کرنا؛ روح کو منور کرنا؛ نور سے معمور کرنا؛ بصیرت یا روشن ضمیری بخشنا ۔ (۳) واضح کرنا؛ وضاحت سے بیان کرنا؛ شرح کرنا؛ روشنی ڈالنا ۔ (٤) فروغ دینا؛ منور کرنا؛ چمکانا؛ جلا دینا ۔ (٥) چراغاں کرنا؛ روشنی کرنا ۔ (٦) قلمی کتاب کے پہلے حرف وغیرہ ۔

کو) مطلاّ و مذہّب کرنا؛ طلا کاری کرنا؛ منقش کرنا ؛ سونے چاندی کا کام بنانا ۔

Illuminable : (a) تنویر پذیر؛ روشن کئے جانے کے لائق۔

Illuminante : (a & n) منور؛ روشن کنندہ؛ روشن کرنے والا ۔

Illuminate : (a) (۱) منور ۔ (۲) روشن ضمیر۔

Illuminate : (n) روشن ضمیر۔

Illuminate : (v) دیکھو Illume

Illuminated : (a) (۱) منور؛ روشن ضمیر ۔ (۲) روشن ضمیروں سے متعلق؛ اشراقیوں سے متعلق۔

Illuminatingly : (adv.) منور کرتے ہوئے؛ روشن ضمیری سے ۔

Illuminati : (n) (۱) عقلی مذہب اور جمہوریت کی حامی خفیہ انجمن جس کو ویزھاپٹ نے ۱۷۷٦ء میں قائم کیا تھا ۔ (۲) وہ اشخاص جو بصیرت اور روشن ضمیری کے حامی ہوں ۔ (۳) روشن ضمیران؛ اشراقیوں ۔ (٤) ہسپانوی مرتدوں کا ایک فرقہ جو سولھویں صدی میں تھا۔ (٥) (طنزاً) روشن ضمیر۔

Illumination : (n) (۱) فروغ؛ درخشانی؛ تنویر؛ تجلی؛ تابانی؛ روشنی؛ چراغاں ۔ (۲) توضیح؛ تشریح ۔ (۳) طلا کاری؛ نقش و نگار (قلمی کتاب کے پہلے حروف وغیرہ پر)۔ (٤) روشن ضمیری۔

Illuminatism : (n) اشراقیت۔

Illuminatist : (n) اشراقی؛ معتقد اشراقیت۔

Illuminative : (a) (۱) نور بخش ۔ (۲) تشریحی؛ توضیحی۔

Illuminatively : (adv.) توضیحاً؛ تشریحاً ۔

Illuminator : (n) (۱) نور افگن ۔ (۲) روحانی اور ذہنی روشنی دینے والا ۔ (۳) مُطلاّ و مذّہب کرنے والا ۔

Illumine : (v) دیکھو Illuminate

Illuminee : (n) اشراقیوں کا ایک رکن۔

Illuminer/ -or : (n) دیکھو Illuminator

Illuminism : (n) دیکھو Illuminatism

Illuminist : (n) دیکھو Illuminatist

Illuministic : (a) اشراقیت سے متعلق۔

Illuminize : (v) اشراقی بنانا یا ہونا۔

Illupi : (n) جنوبی ہندوستان کا ایک سدا بہار درخت؛ اِلوپی۔

Illupi oil : (n) اِلوپی کے بیج سے حاصل شدہ روغن۔

Illusion : (n) (۱) دھوکا؛ فریب۔ (۲) وہم؛ فریب نظر؛ موہوم یا خیالی پیکر۔ (۳) ایک قسم کا بار یک نقاب۔ (٤) (حیاتیات و نفسیات) التباس۔

Illusionary : (a) جس سے دھوکا ہو جائے؛ فریب دہ؛ دھوکے کا۔

Illusionism : (n) عالم خارجی کا انکار؛ انکار ہستی۔

Illusionist : (n) (۱) عالم خارجی کے وجود سے انکار کرنے والا؛ ہستی کو فریب نظر سمجھنے والا؛ منکر ہستی۔ (۲) جادوگر؛ شعبدہ باز؛ نظر بندی کرنے والا۔ (۳) وہمی۔

Illusive : (a) فریب دہ؛ دھوکے کا؛ جس سے دھوکا ہو جائے۔

Illusively : (adv.) دھوکا دیتے ہوئے؛ اس طرح کہ دھوکا ہو جائے۔

Illusiveness : (n) دھوکا دہی؛ فریب دہی۔

Illusorily : (adv.) دھوکا دیتے ہوئے؛ اس طرح کہ دھوکا ہو جائے۔

Illusoriness : (n) فریب دہ ہونا۔

Illusory : (a) دیکھو Illusionary

Illustratable : (a) قابل وضاحت۔

Illustrate : (v) (۱) صاف کرنا؛ واضح کرنا؛ روشن کرنا؛ توضیح کرنا؛ تشریح کرنا۔ (۲) مثال دینا؛ مثالوں سے واضح کرنا۔ (۳) تصویر، نقشہ وغیرہ کے ذریعہ سے واضح کرنا؛ تشریحی تصاویر بنانا۔ (٤) نقش و نگار بنانا (کسی اخبار، کتاب پر)۔

Illustrated : (a) باتصویر؛ مصوّر۔

Illustrated : (n) باتصویر اخبار یا رسالہ۔

Illustration : (n) (۱) توضیح؛ تشریح؛ مثالوں یا تصویروں سے واضح کرنا۔ (۲) مثال؛ تمثیل۔ (۳) تصویر؛ نقشہ۔

Illustrative : (a) توضیح؛ تشریحی۔ (۲) تمثیلی؛ مثالی۔

Illustratively : (adv.) توضیح یا تشریح کے طور پر۔

Illustrator : (n) تشریح کرنے والا؛ مثالوں یا تصویروں سے واضح کرنے والا؛ نقش و نگار بنانے والا۔

Illustratory : (a) دیکھو Illustrative

Illustratress : (n) تشریح کرنے والی؛ نقش و نگار بنانے والی۔

Illustrious : (a) مشہور و معروف؛ نامی؛ نامور؛ عالی مرتبہ؛ ممتاز۔

Illustriously : (adv.) شان سے؛ شرافت سے؛ ناموری سے۔

Illustriousness : (n) ناموری؛ شہرت؛ عالی مرتبہ۔

Illustrissimo : (a) اعلیٰ حضرت۔

Illustrissimo : (n) زمرۂ امراء کا ایک فرد۔

Illustrous : (a) — دیکھو Illustrious

Illuvial : (a) — دریا برآمد؛ سیلابی۔

Illuviation : (n) — سیلابی اراضیت؛ در یا برآمدگی۔

Illy : (adv.) — بری طرح۔

Ilmenite : (n) — لوہے اور ٹائیٹینم کا آکسائیڈ۔

Ilvaite : (n) — لوہے اور کیلسیم کا سیاہ بلوری سلیکیٹ۔

Im - : (prefix) — منفی سابقہ؛ جو ان لفظوں کے پہلے آتا ہے جو B.M.P. سے شروع ہوتے ہیں۔

Image : (n) — (۱) مورت؛ شبیہ؛ بت؛ مجسمہ۔ (۲) تمثال؛ شبیہ؛ عکس۔ (۳) شکل؛ صورت؛ نقل۔ (٤) ہو بہو تصو یر؛ مثنیٰ۔ (٥) مثال؛ مثالی پیکر۔ (٦) تصور؛ خیال؛ خیالی تصو یر۔ (۷) تشبیہ؛ استعارہ؛ کنایہ۔ (۸) لفظی تصو یر۔ (۹) کسی چیز کا تصور (عوام کے ذہن میں) امیج۔

Aerial image : — فضائی تصو یر۔

After-image : — شبیہ مابعد۔

False image : — شبیہ کاذب۔

Inverted image : — شبیہ معکوس۔

Memory image : — شبیہ حافظہ۔

Negative or accidental image : — منفی شبیہ؛ امدادی شبیہ۔

Real image : — شبیہ حقیقی۔

Virtual image : — شبیہ مجازی۔

Image : (v) — (۱) صورت بنانا؛ تصو یر بنانا؛ مورت بنانا؛ شبیہ بنانا۔ (۲) منعکس کرنا ؛ عکس ڈالنا۔ (۳) تصور کرنا ؛ خیال باندھنا۔ (٤) وضاحت سے بیان کرنا؛ تصو یر کھینچ دینا؛ سماں باندھ دینا۔ (٥) مثال ہونا؛ مثالی پیکر ہونا۔ (٦) علامت ہونا۔

Image-breaker : (n) — بت شکن۔

Image-breaking : (a) — بت شکن۔

Image-breaking : (n) — بت شکنی۔

Image-maker : (n) — بت ساز؛ بتگر۔

Image-worship : (n) — بت پرستی۔

Image-worshipper : (n) — بت پرست۔

Image-worshipping : (n) — بت پرستی۔

Image-worshipping : (a) — بت پرست۔

Imageable : (a) — جس کا تصور ہو سکے؛ قابل تصور۔

Imaged : (a) — (۱) تصور کیا ہوا۔ (۲) انسانی تصو یروں سے مرصع (چینی کے ظروف وغیرہ)۔

Imageless : (a) — بے عکس؛ بے تمثال؛ بے تصور؛ جس کا تصور نہ ہو سکے؛ بتوں سے خالی۔

Imager : (n) — لفظی مصور۔

Imagery : (n) — (۱) شبیہیں؛ تصورات۔ (۲) مورتیں؛ بت؛ مجسمے؛ کندہ کئے ہوئے نقوش۔ (۳) تشبیہ؛ تشبیہات اور استعارے۔ (٤) (نفسیات) متخیلہ۔

Motor imagery : — حرکی متخیلہ۔

Verbal imagery : — لفظی متخیلہ۔

Imaginable : (a) — قابل تصور ؛ تاحد تصور۔

Imaginableness : (n) تصور پذیری؛ قابل تصور ہونا ۔

Imaginably : (adv.) حد تصور تک؛ قابل تصور ہونے کے طور پر ۔

Imaginal : (a) (حشریات) اتم روپ یا نصمہ کیڑوں سے متعلق ۔

Imaginal disc : (n) بعض کیڑوں کے پہل روپ اور منجھ روپ میں متحدالنوع خلیوں کا گچھا جس سے کیڑوں کے پیر، بازو اور دوسرے اعضاء بنتے ہیں ۔

Imaginarily : (adv.) خیالی طور پر ۔

Imaginary : (a) (۱) خیالی؛ وھمی؛ موھوم؛ بے اصل؛ فرضی ۔ (۲) (ریاضیات) خیالی ۔

Imagination : (n) (۱) قوت تخیل؛ قوت متخیلہ ۔ (۲) تخیل؛ خیال آرائی؛ پرواز فکر ۔ (۳) قوت اختراع؛ تخلیقی قوت ۔

Imaginational : (a) تخیلی ۔

Imaginative : (a) (۱) صاحب تخیل؛ پر تخیل؛ بلند تخیل ۔

Imaginatively : (adv.) تخیل کے ساتھ؛ وسعت تخیل سے ۔

Imaginativeness : (n) تخیلی ہونا؛ صاحب تخیل ہونا ۔

Imagine : (v) (۱) تصور کرنا؛ کسی شے کی تصویر ذہن میں قائم کرنا ۔ (۲) خیال کرنا؛ تصور کرنا ۔ (۳) قیاس کرنا؛ معلوم کرنا ۔ (٤) سمجھانا؛ رائے رکھنا؛ خیال کرنا ۔ (٥) خواہ مخواہ سمجھ لینا؛ فرض کر لینا ۔ (٦) ترکیب نکالنا ۔

Imagine of : (v) تصور کرنا؛ کسی شے کی تصویر ذہن میں قائم کرنا ۔

Imaginer : (n) تصور کرنے والا؛ قیاس کرنے والا؛ خیال کرنے والا ۔

Imagism : (n) شاعری میں متعین ٹھوس لفظی تصویروں کے ذریعہ خیالات کی توضیح ۔

Imagist : (n) بیسویں صدی کے شاعر کا ایک گروپ جس نے رومانیت سے بغاوت کی اور متعین ٹھوس لفظی تصویروں کے ذریعہ اپنے خیالات کی وضاحت کی؛ مثال پسند ۔

Imago : (n) (۱) (حشریات) اتم روپ؛ نصمہ؛ کیڑوں کی تمام تبدیلیوں کے بعد آخری حالت جیسے کہ تیتری؛کالبد آخری ۔(۲) (نفسیات) نصمہ ۔ (۳) مثالی تصویر جو شخص اپنے ذہن میں بناتا ہے ۔

Father imago : پدری نصمہ ۔

Mother imago : مادری نَصمَہ ۔

Imbalance : (n) عدم توازن ۔

Imban : (v) ممنوع قرار دینا ۔

Imband : (n) جتھا بنانا ۔

Imbarge : (v) دیکھو Embarge

Imbargo : (v) دیکھو Embargo

Imbark : (v) چھالوں میں لپیٹنا ۔

Imbark/- ation : (n) دیکھو Embark/- ation

Imbase : (v) دیکھو Embase

Imbathe : (v) دیکھو Embathe

Imbecile : (a) (۱) ضعیف العقل؛ بلاّ؛ فاترالعقل؛ احمق؛ بیوقوف ۔ (۲) ضعیف؛ ناتواں؛ ضعیف الجثہ؛ مریل ۔ (۳) احمقانہ (کام وغیرہ) ۔

Imbecile : (n) فاتر العقل ۔

Imbecilely : (adv.) بے وقوفی سے؛ مریل پن سے ۔

Imbecilitate : (v) مر یل بنانا؛ ناتواں بنانا ۔

Imbecility : (n) (۱) ضعیف العقلی؛ فاترالعقلی؛ بِلاّ پن ۔ (۲) ناتوانی؛ مر یل پن ۔

Imbed : (v) دیکھو Embed

Imbellish : (v) دیکھو Embellish

Imbibe : (v) (۱) اخذ کرنا؛ قبول کر لینا؛ سرایت کر جانا ۔ (۲) پینا؛ چوس لینا؛ جذب کرنا؛ سانس لینا ۔

Imbiber : (n) اخذ کرنے والا؛ قبول کرنے والا؛ پینے والا؛ جذب کرنے والا ۔

Imbibition : (n) جذب کرنا؛ امتصاص؛ نم کشی؛ ارتشاف؛ سوکھنا؛ جذب کرنا ۔

Imbitter : (v) دیکھو Embitter

Imblaze : (v) دیکھو Emblaze

Imbody : (v) دیکھو Embody

Imbog : (v) دیکھو Embog

Imbolden : (v) دیکھو Embolden

Imbosom : (v) دیکھو Embosom

Imboss : (v) دیکھو Emboss

Imbosture : (v) دیکھو Embosture

Imbound : (v) دیکھو Embound

Imbow : (v) دیکھو Embow

Imbowel : (v) دیکھو Embowel

Imbox : (v) دیکھو Embox

Imbrace : (v) دیکھو Embrace

Imbrangle : (v) دیکھو Embrangle

Imbrase : (v) دیکھو Embrase

Imbreathe : (v) (۱) سانس لینا ۔ (۲) جوش پیدا کرنا؛ دل بڑھا دینا ۔

Imbred : (۱) خلقی؛ جبلی؛ فطری ۔ (۲) خاندان کے اندر شادی کیا ہوا ۔

Imbreed : داخلی تولید کرنا ۔

Imbreviate : (v) مسل تیار کرنا (وکیل کے لئے)؛ اندراج کرنا ۔

Imbrex : (n) (۱) خمیدہ کھپریل ۔ (۲) کنارہ پوش کا ایک کھپرا ۔

Imbricate : (a) (۱) (مچھلیوں وغیرہ کا فلس) کھپر یل کی سی ترتیب کا ؛ ترتیب سفالی کا ۔ (۲) (نباتیات) کنار پوشہ؛ متراکب؛ غشائی ۔

Imbricate : (n) متراکب فلسوں والی مچھلی وغیرہ ۔

Imbricate : (v) کھپر یل کی طرح ترتیب دینا یا دیا جانا؛ سفالی ترتیب میں ہونا ۔

Imbricated : (a) کنارہ پوش؛ متراکب ۔

Imbricately : (adv.) کھپر یل کی سی ترتیب میں ۔

Imbrication : (n) تراکب؛ کنار پوشی؛ کھپر یل کی سی ترکیب؛ ترتیب سفالی ۔

Imbricative : (a) دیکھو Imbricate

Imbricato - : جزو ترکیبی بہ معنی "متراکب ترتیب سفالی میں" ۔

Imbroglio/Ebroglio : (n) (۱) بے ترتیب انبار ۔ (۲) پیچیدہ صورت حال ؛ مغلطہ؛ گتھی؛ غلط فہمی ۔ (۳) (موسیقی) اختلاف سازو آواز ۔

Imbrue : (v) آلودہ کرنا؛ بھرنا (ہاتھ یا تلوار وغیرہ کو خون سے) ۔

Imbrued : (a) (نقابت) خون آلود ۔

Imbrute/Embrute : (v) وحشی ، ظالم یا بے رحم بننا یا بنانا ۔

Imbrutement : (n) وحشی بننا یا بنانا؛ ظالم یا بے رحم بننا یا بنانا ۔

Imbue : (v) (۱) شرا بور کر دینا ۔ (۲) رنگنا؛ رنگ چڑھانا ۔ (۳) (خیالات وغیرہ کا) رگ و پے میں سرایت یا ساری کرنا؛ دل و دماغ میں بسانا؛ (کسی) رنگ میں رنگ دینا ۔ (٤) آلودہ کرنا (خون سے) ۔

Imbued : (a) پُر؛ بھرا ہوا ۔

Imbuement : (n) شرابور کر دینا؛ رنگنا؛ آلودہ کرنا؛ رگ و پے میں سرایت یا ساری کرنا (خیالات وغیرہ کا) ۔

Imbide : (n) (کیمیا) امونیا کے ایک ماخوذ کا نام جس میں ھائیڈروجن کے د و جوھروں کو کسی دھات یا نباتی اصلیے سے بدل دیا جاتا ھے ۔

Imido - : جزو ترکیبی بہ معنی Imide ۔

Imidogon : (n) ایک دو گرفتہ اصلیہ (N H) جو امونیا سے ماخوذ ھوتا ھے ۔

Imitability : (n) قابل تقلید کی صفت؛ قابل نقل کی صفت ۔

Imitable : (a) قابل تقلید؛ قابل نقل؛ جس کی نقل ھو سکے ۔

Imitableness : (n) قابل تقلید ھونا؛ قابل نقل ھونا ۔

Imitancy : (n) تقلیدی یا نقلی ھونا ۔

Imitate : (v) (۱) تقلید کرنا؛ پیروی کرنا؛ نقش قدم پر چلنا؛ اتباع کرنا؛ تتبع کرنا ۔ (۲) نقل کرنا؛ نقل اتارنا؛ جعلی بنانا ۔ (۳) مشابہ ھونا؛ مشابہت اختیار کرنا ۔ (٤) کوشش کرنا ۔

Imitatee : (n) جس کی تقلید کی جائے ؛ جس کی نقل کی جائے ۔

Imitation : (n) (۱) پیروی؛ اتباع؛ تقلید ۔ (۲) نقل؛ نقالی ۔ (۳) (موسیقی) ایک ھی نغمے کا دوسری لے میں اعادہ ۔ (٤) نقلی مصنوعی ۔

Imitational : (a) نقلی؛ مصنوعی؛ تقلیدی؛ جعلی ۔

Imitationist : (n) نقال؛ مقلّد ۔

Imitative : (a) (۱) تقلیدی؛ نقل کا؛ غیر جدّت آمیز ۔ (۲) مصنوعی؛ نقلی ۔ (۳) متبع؛ مقلد (بخلاف موجد) ۔

Imitative arts : (n) فنون شبیہی؛ مصوری و سنگ تراشی ۔

Imitative word : (n) لفظ مشابہ؛ وہ لفظ جو کسی فطری آواز کی نقل ھو ۔

Imitatively : (adv.) تقلید کے طور پر؛ مصنوعی طور پر ۔

Imitativeness : (n) تقلیدی یا نقلی ھونا ۔

Imitator : (n) نقال؛ مقلد ۔

Imitatorship : (n) نقالی کا کام ۔

Imitatress/ Imitatrix : (n) نقالہ؛ نقل کرنے والی؛ تقلید کرنے والی؛ نقال عورت ۔

Immaculacy : (n) (۱) بے عیبی؛ معصومیت؛ پاکی؛ عفت ۔ (۲) بے داغی؛ بے خال؛ یک رنگ ۔

Immaculate : (a) (۱) بے عیب؛ بے داغ ۔ (۲) پاک؛ معصوم ۔ (۳) (حیوانیات) بے داغ ۔

Immaculate conception : (n) (۱) عقیدہ معصومیت مریم کے متعلق کہ ان کی فطرت گناہ ازلی سے پاک تھی ۔ (۲) بلاواسطہ عمل؛ بلا واسطہ پیدائش ۔

Immaculately : (adv.) بے عیبی سے؛ معصومیت سے ۔

Immaculateness : (n) بے عیبی؛ معصومیت؛ بے عیب؛ بے داغ یا معصوم ھونا ۔

Immanation : (n) نفوذ ۔

Immane : (a) (۱) عظیم الجثہ؛ مہیب ۔ (۲) بے رحم؛ وحشی ۔

Immanely : (adv.) بے رحمی سے ؛ مہیب طور پر ۔

Immanence/Immanancy : (n) نفوذ کلی؛ خلقی ہونا؛ محیط کل ہونا؛ فطریت ۔

Immaneness : (n) بے رحمی؛ مہیب ہونا ۔

Immanent : (a) (۱) اندرونی؛ طبعی؛ خلقی؛ فطری ۔ (۲) (خدا کے متعلق) محیط کل ہونا ۔

Immanental : (a) (خدا کے متعلق) نفوذ کلی کے عقیدے سے متعلق ۔

Immanentism : (n) نفوذ کلی کا عقیدہ ۔

Immanentist : (n) نفوذ کلی کا عقیدہ رکھنے والا ۔

Immanently : (adv.) خلقی طور سے؛ فطری طور سے ۔

Immantle : (v) لبادے یا فرغل میں لپیٹنا ۔

Immarginate : (a) (حشریات) بے حاشیہ ۔

Immaterial : (a) (۱) غیر مادی ۔ (۲) لا جسمی ۔ (۳) غیراہم؛ ناچیز؛ حقیر ۔

Immaterialism : (n) (۱) یہ نظریہ کہ مادہ ہمارے ادراک سے جدا وجود نہیں رکھتا؛ مذہب لاشیئت؛ انکار مادہ ۔ (۲) غیر مادیت ۔

Immaterialist : (n) مذہب لاشیئت کا ماننے والا؛ منکر مادہ ۔

Immateriality : (n) غیر مادیت؛ لا جسمیت؛ غیر اہم یا حقیر ہونا ۔

Immaterialize : (v) غیر مادی بنانا ۔

Immaterially : (adv.) غیر مادی طور پر ۔

Immaterialness : (n) دیکھو Immateriality

Immaterials : (n) غیر مادی چیزیں ۔

Immature : (a) (۱) خام؛ ناقص؛ ناتمام؛ کچّا؛ غیر مکمل؛ ادھورا؛ غیر پختہ؛ نا بالغ ۔ (۲) (مطالبہ) جس کی ادائی کا وقت نہ آیا ہو؛ قبل ازوقت ۔

Immaturely :(adv.) نا مکمل طور پر، غیر پختہ طور پر؛ قبل ازوقت ۔

Immatureness/Immaturity : (n) خامی؛ ادھوراپن؛ نابالغی ۔

Immeability : (n) رستے سے گزرنے کی عدم صلاحیت ۔

Immeasurability/Immeasurableness : (n) ناقابل پیمائش ہونا؛ بے پایانی ۔

Immeasurable : (a) (۱) ناقابل پیمائش ۔ (۲) بے حد؛ بے اندازہ؛ بے شمار؛ بے پایاں؛ بے انتہا؛ بے قیاس ۔

Immeasurably : (adv.) بے حد؛ بے شمار؛ بے قیاس ۔

Immeasured : (a) بے حد؛ بے اندازہ؛ بے شمار؛ بے پایاں؛ بے انتہا؛ بے قیاس ۔

Immediacy : (n) متصل یا بلا واسطہ ہونا؛ بلاواسطگی؛ فوری ہونا ۔

Immediate : (a) (۱) متصل؛ غیر منفصل ۔(۲) فوری؛ قریب؛ ضروری ۔ (۳) بلاواسطہ ؛ راست ۔

Immediate auscultation : (n) (طب) بلاواسطہ استماع صدر ۔

Immediate inference : (n) (منطق) استنتاج بدیہی؛ بدیہی نتیجہ ۔

Immediate knowledge : (n) (فلسفہ) وجدانی علم ۔

Immediately : (adv.) فوراً ؛ بلاتاخیر؛ بلاواسطہ؛ براہ راست ۔

Immediateness : (n) متصل یا بلاواسطہ ہونا؛ فوری ہونا؛ بلا تاخیر ہونا ۔

Immediatism : (n) (۱) فوری عمل کا اصُول؛ (امریکا) فوری انسداد غلامیت کی پالیسی۔ (۲) یہ نظریہ کہ اشیائے مدرکہ کا علم بلاواسطہ ہوتا ہے۔

Immediatist : (n) فوری انسداد غلامیت کی پالیسی کا حامی۔

Immedicable : (a) لا علاج؛ جو شفا نہ پا سکے۔

Immelodious : (a) غیر آہنگ؛ بے سرا؛ موسیقی سے خالی۔

Immemorable : (a) جو یاد رکھنے کے قابل نہ ہو۔

Immemorial : (a) بہت پرانا؛ قدیم؛ عتیق۔

Immemorially : (adv.) قدیم الایام سے؛ پرانے زمانے سے۔

Immense : (a) (۱) بے انتہا؛ بے حد؛ بے پایاں؛ عظیم؛ نہایت وسیع؛ بہت بڑا۔ (۲) (عام) بہت خوب؛ بہت اچھا؛ نہایت عمدہ۔

Immense : (n) بے پایانی۔

Immensely : (adv.) (۱) بے حد؛ بے پایاں؛ بے اندازہ؛ بے حساب۔ (۲) (روز مرہ) بہت؛ نہایت۔

Immenseness/Immensity : (n) (۱) بےپایانی؛ عظمت؛ وسعت؛ بڑائی۔ (۲) عظیم؛ بے پایاں۔

Immensurability : (n) دیکھو Immeasurability

Immensurable : (a) دیکھو Immeasurable

Immensurableness : (n) دیکھو Immeasurableness

Immerse : (v) (۱) ڈبونا؛ کسی سیال شے میں ڈالنا؛ غوطہ دینا؛ سرسے پاؤں تک پانی میں غوطہ دینا خصوصاً اس طرح بپتسمہ دینا۔ (۲) دفن کرنا؛ گاڑنا۔ (۳) گھیرنا؛ مبتلا کرنا (مصیبت وغیرہ میں)؛ مستغرق کرنا (خیالات وغیرہ میں)۔

Immersed : (a) (۱) ڈبویا ہوا۔ (۲) زیر آب۔ (۳)(حیاتیات) زیر ینہ۔

Immersion : (n) (۱) غوطہ؛ ڈوبنا؛ ڈبونا۔ (۲) سر سے پاؤں تک پانی میں غوطہ دینا؛ اس طرح کا بپتسمہ۔ (۳) گھر جانا؛ استغراق۔ (٤) (ہیئت) ایک جرم فلکی کا دوسرے کے پیچھے چھپ جانا؛ حیلولہ۔ (٥) (خرد بینی) خارجی شیشہ اور شے کے درمیان رقیق چیز ڈالنا۔ (٦) (کیمیا گری) کسی محلول میں دھات کو گھلانا۔

Immersion-heater : (n) زیر آب گرمالہ۔

Immersionism : (n) غوطہ دے کر بپتسمہ دینے کا عقیدہ یا عمل۔

Immersionist : (n) غوطہ دے کر بپتسمہ دینے کے عقیدے کا حامی۔

Immesh : (v) دیکھو Emmesh

Immethodic/ - àl : (a) بے قاعدہ؛ بے اصول۔

Immethodically : (adv.) بے قاعدہ طور پر؛ بے اصول طور پر۔

Immethodize : (v) بے قاعدہ یا بے اصول بنانا۔

Immetrical : (a) بحر سے خارج؛ نا موزوں؛ بے وزن۔

Immetrically : (adv.) ناموزوں طور پر، بے وزن ہو کر۔

Immigrant : (a & n) تبدیل وطن کرنے والا؛ دوسری جگہ جا کر بس جانے والا، نو آباد؛ تارک وطن؛ متوطن۔

Immigrate : (v) (۱) تبدیل وطن کرنا : کسی دوسرے ملک میں جا کر بس جانا۔ (۲) تبدیل وطن کرانا؛ کسی شخص کو لے جا کر دوسرے ملک میں بسا دینا۔

Immigration : (n) تبدیل وطن؛ توطن؛ آبسنا۔

Alien immigration : پردیسی توطن۔

Immigrator : (n) دیکھو Immigrant

Immigratory : (a) توطن سے متعلق؛ تبد یل وطن کا ۔

Imminence : (n) قر یب الوقوع ہونا؛ قر یب الواقع؛ سر پر منڈلانے والی مصیبت یا تباہی (فوری) ۔

Imminency : (n) وقوع پذ یری ۔

Imminent : (a) آنے والا؛ قر یب الوقوع؛ سر پر منڈلانے والی (بلا وغیرہ)؛ قر یب؛ نزدیک؛ سر پر؛ فوری ۔

Imminently : (adv.) سر پر منڈلاتے ہوئے ۔

Immingle : (v) اچھی طرح ملانا ۔

Immiscibility : (n) ناقابل امتزاج ہونا ۔

Immiscible : (a) ناقابل امتزاج؛ جو ملایا نہ جا سکے ۔

Immiscibly : (adv.) ناقابل امتزاج طور پر ۔

Immitigable : (a) ناقابل تخفیف؛ نرم نہ ہونے والا ۔

Immitigably : (adv.) ناقابل تخفیف طور پر ۔

Immixture : (n) (١) آمیزش؛ امتزاج؛ خلط؛ ملانا یا ملنا ۔ (٢) تعلق؛ شمول ۔

Immobile : (a) ناقابل حرکت؛ بے حرکت؛ ساکن؛ غیر متحرک؛ جس کو حرکت نہ دی جا سکے ۔

Immobility : (n) (١) ناقابل حرکت ہونا؛ بے حرکتی؛ سکون ۔ (٢) جائداد غیر منقولہ ۔

Immobilization : (n) غیر متحرک کرنا؛ (فوج کی) نقل و حرکت ناممکن کر دینا؛ (سکّے کا) اخراج ۔

Immobilize : (v) (١) متعین یا نصب کر دینا؛ بے حرکت یا غیر متحرک کر دینا ۔ (٢) (کسی سکے کے) رواج کو روک دینا؛ گردش (یعنی رواج) سے خارج کر دینا ۔ (٣) (فوج کی) نقل و حرکت نا ممکن کر دینا ۔

Immoderate : (a) غیر معتدل؛ اعتدال سے ز یادہ؛ بہت ز یادہ ۔

Immoderately : (adv.) غیر معتدل طور پر؛حد اعتدال سے بڑھ کر ۔

Immoderateness : (n) غیر معتدل ہونا؛ اعتدال سے ز یادہ ہونا ۔

Immoderation : (n) بے اعتدالی ۔

Immodest : (a) (١) بد تمیز؛ گستاخ؛ بے حجاب؛ شوخ چشم ۔ (٢) بے حجابانہ؛ شائستہ؛ ناز یبا ۔ (٣) فحش؛ گندہ؛ بے حیائی کا؛ بے شرمی کا ۔

Immodestly : (a) ناشائستگی سے؛ بے حیائی سے؛ بے شرمی سے ۔

Immodesty : (n) گستاخی؛ شوخ چشمی؛ بے حیائی؛ ناشائستگی ۔

Immolate : (v) (١) قربانی کرنا؛ بھینٹ چڑھانا؛ قربان کرنا ۔ (٢) (مجازاً) قربانی دینا؛ قربان کرنا ۔

Immolation : (n) قربانی ۔

Immolator : (n) قربانی کرنے والا ۔

Immoral : (a) (١) منافیٔ اخلاق ۔ (٢) برا؛ بد ۔ (٣) فاسق و فاجر؛ بدمعاش؛ بدکار؛ بدکردار؛ بداخلاق ۔

Immoral : (n) (١) درس بد اخلاقی ۔ (٢) (جمع) برے اطوار؛ بد اخلاق شخص ۔

Immoralism : (n) بد اخلاقی؛ نئے نظر یۂ اخلاق کی حمایت ۔

Immoralist : (n) بد اخلاق؛ نئے نظر یۂ اخلاق کا حامی ۔

Immorality : (n) (١) بدی؛ منافیٔ اخلاق ہونا ۔ (٢) بد اخلاقی؛ بد کرداری؛ بدکاری؛ بد فعلی؛ فسق و فجور؛ گناہ ۔

Immortal : (a) (١) کبھی نہ مرنے والا ؛ باقی؛ لایموت ؛ حی؛ نمیر ۔ (٢) ایزدی؛ الہی؛ دیوتاؤں کا ۔ (٣) زندہ جاو ید ؛ غیر فانی ۔ (٤) دوامی؛ لافانی؛ لا زوال؛ اَمِٹ؛ امر ۔ (٥) (روز مرّہ) پائدار؛ دائمی ۔

Immortal : (n) (۱)غیر فانی؛ غیر فانی شہرت کا شخص خصوصاً مصنف - (۲) (جمع) قدیم زمانے کے دیوتا - (۳) (جمع) قدیم ایران کے بادشاہوں کا باڈی گارڈ - (٤) بقا؛ فنانا پذیری -

Immortalism : (n) غیر فانیت؛ بقائے روح کا عقیدہ -

Immortalist : (n) لا فانیت کا عقیدہ رکھنے والا؛ بقائے روح کا عقیدہ رکھنے والا -

Immortality : (n) (۱) حیات ابدی؛ بقا؛ حیات جاودانی - (۲) لا فانی شہرت -

Conditional immortality : مشروط بقا؛ یہ عقیدہ کہ اسی کو بقا ہے جو حضرت عیسیٰ کا معتقد ہے -

Immortalization : (n) زندہ جاوید بنانا ؛ حیات ابدی بخشنا؛ بقائے دوام عطا کرنا -

Immortalize : (v) (۱) یادگار بنا دینا - (۲) زندہ جاوید بنا دینا؛ لا زوال شہرت بخش دینا - (۳) حیات ابدی بخش دینا - (٤) باقی رکھنا؛ ہمیشہ زندہ رکھنا -

Immortalizer : (n) زندہ جاوید بنا دینے والا خصوصاً مصنف جو اپنی تصنیف میں حال کی چیز کو آنے والی نسل کے لئے زندہ جاوید بنا دیتا ہے -

Immortally : (adv.) (۱) ابداً؛ ہمیشہ کے لئے -(۲) (روز مرّہ) بہت؛ بے حد؛ نہایت -

Immortelle : (n) ایک قسم کا پھول جو خشک ہونے پر بھی خوشنما رہتا ہے اور عموماً قبروں کی آرائش کا کام دیتا ہے؛ گل تکما؛ گل جاودانی -

Immortification : (n) عدم نفس کشی -

Immotile/Immortive : (a) بے حرکت -

Immovability : (n) عدم تغیر؛ عدم حرکت؛ سکون؛ غیر متحرک ہونا؛ مستقل مزاجی؛ سخت دلی؛ بے احساسی -

Immovable : (a) (۱) جس کو حرکت نہ دی جا سکے؛ ناقابل حرکت؛ غیر متحرک - (۲) ساکن؛ بے حرکت - (۳) مستقل مزاج ؛ ثابت قدم ؛ غیر متزلزل - (٤) غیر متغیر؛ قائم؛ تغیر سے بری؛ اٹل - (٥) سخت دل؛ کٹر؛ بے احساس - (٦) (قانون) غیر منقولہ -

Immovable : (n) (جائداد) غیر منقولہ -

Immovable feast : (n) وہ تہوار جس کی تاریخ سال میں بدلتی نہیں ہے -

Immovableness : (n) دیکھو Immovability

Immovably : (adv.) مضبوطی سے؛ استقلال سے -

Immune : (a) محفوظ (زہر، متعدی بیماری وغیرہ سے)؛ (طب) منیع -

Immunity : (n) (۱) (قانون) استثناء -(۲) آزادی؛ بے خوفی - (۳) محفوظ ہونا (زہر، متعدی بیماری وغیرہ سے) - (٤) کلیسائی اشخاص یا اشیاء کا دنیاوی بوجھ ، فرض وغیرہ سے استثناء -

Immunization : (n) محفوظ کر دینا (متعدی بیماری سے) -

Immunize : (v) محفوظ کر دینا (متعدی بیماری سے) -

Immunology : (n) اعفائیات؛ علم مناعت؛ مناعیات -

Immure : (v) (۱) قید کرنا؛ گھیرنا؛ چار دیواری میں بند کرنا - (۲) اپنے آپ کو قید کر لینا - (۳) دیوار میں چن دینا یا دفن کر دینا -

Immurement : (n) قید -

Immutability : (n) قدیم ہونا؛ تغیر سے بری ہونا؛ غیر متغیر ہونا -

Immutable : (a) قدیم؛ غیر متغیر؛ تغیر سے بری -

Immutableness : (n) دیکھو Immutability

Immutably : (adv.) غیر متغیر حیثیت سے ۔

Imp : (n) (۱) شیطان کا بچہ ۔ (۲) چھوٹا شیطان ۔ (۳) شریر بچہ؛ شوخ بچہ ۔ (٤) بچہ؛ چھوکرا ۔ (٥) کوئی چیز جو کسی چیز کو بڑھانے کے لئے جوڑی جائے ۔

Imp : (v) (۱) لگانا؛ پیوند لگانا (۲) (باز) مجروح بازو میں پروں کی پیوندکاری کرنا ۔ (۳) پھیلانا؛ وسیع کرنا؛ کمی کو پورا کرنا ۔

To imp the wings of : (پرند کی) پرواز کو تقویت دینا ۔

Impact : (n) (۱) تصادم؛ ٹکّر ۔ (۲) (مجازاً) اثر ۔

Impact : (v) (۱) زور سے دبانا؛ کسنا ۔ (۲) نقش بٹھا دینا ۔ (۳) متصادم ہونا ۔ (٤) اثر کرنا ۔

Impacted : (a) زور سے دبایا ہوا؛ کسا ہوا ۔

Impaction/Impactment : (n) کسنا؛ دباؤ ۔

Impaint : (v) تصویر کشی کرنا ۔

Impair : (a & n) بے جوڑ؛ اَن مِل؛ طاق ۔

Impair : (v) (۱)نقصان پہنچانا؛ خراب کرنا؛ بگاڑنا؛ ضرر پہنچانا ۔ (۲) کمزور کرنا؛ ستم کرنا؛ گھٹانا؛ خلل ڈالنا ۔

Impairer : (n) نقصان پہنچانے والا؛ ضرر رساں ۔

Impairment : (n) نقصان؛ ضرر؛ خلل ۔

Impala : (n) جنوبی افریقہ کا ہرن ۔

Impalace : (v) محل میں رکھنا ۔

Impale : (v) (۱)جسم میں میخیں ٹھونک کر ہلاک کرنا ۔ (۲) (نقابت) ڈھال پر دو جُڑی ہوئی زرہوں کی تصویر بنانا جس کے بیچ میں ایک عمودی خط ہو ۔ (۳) نوکدار لکڑیوں کا جنگلا لگانا ۔

Impalement : (n) (۱) جسم میں دو نکیلی سلاخ ٹھونکنا؛ جنگلا لگانا ۔ (۲) (نقابت) ڈھال پر دو جڑی ہوئی زرہوں کی تصویر بنانا جس کے بیچ میں ایک عمودی خط ہو ۔

Impalpability : (n) غیر محسوس ہونا ۔

Impalpable : (a) غیر محسوس؛ جسے چھو نہ سکیں یا جس کا ادراک نہ کر سکیں ؛ لمس نا پذیر؛ غیر مادی؛ (مجازاً) ناقابل درک ۔

Impalpably : (adv.) نا معلوم طور پر؛ غیر محسوس طور پر ۔

Impalsy : (v) مفلوج کر دینا ۔

Impaludism : (n) دلدل کا روگ؛ دلدل کے قریب رہنے والوں کی بُحرانی کیفیت جو اکثر باری کے بخار اور طحال کی صورت اختیار کر لیتی ہے؛ دلدلی ملیر یا ۔

Impanate : (a) روٹی میں حلول کیا ہوا(مسیح کا جسم عشائے ربانی کے بعد) ۔

Impanation :(n) روٹی میں حلول ۔

Impanator : (n) عشائے ربانی کے بعد حضرت عیسیٰ کے جسم کا روٹی میں حلول ہو جانے کا نظریہ رکھنے والا ۔

Impanel/Impannel : دیکھو Empanel

Imparadise/Emparadise : (v) (۱) بہشت میں پہنچا دینا؛ روحانی مسرت بخشنا ۔ (۲) بے خود کر دینا؛ وجد میں لانا ۔ (۳) بہشت بنا دینا؛ باغِ ارم بنا دینا؛ گلزار کر دینا ۔

Imparidigitate : (a) (حیوانیات) (پاؤں یا دست میں) طاق انگلیوں والا ۔

Imparipinnate : (a) (نباتیات) پتی پرا ۔

Imparisyllabic : (a) (وہ اسم)جس میں فاعلی حالت کی نسبت اضافی حالت میں زیادہ ھجائیں ھوتی ھیں (یونانی اور لاطینی صرف و نحو) ۔

Impark : (v) (۱) سیر گاہ میں (جانوروں کو) بند کرنا ۔ (۲) زمین کو (سیر گاہ بنانے کے لئے) گھیرنا ۔

Imparkation : (n) سیر گاہ میں بند کرنا؛ زمین کو گھیر کر سیر گاہ بنانا ۔

Imparsonee/Parson imparsonee : (n) کشیش کو کسی کلیسا کا متولی بنا دینا ۔

Impart : (v) (۱) عطا کرنا؛ دینا؛ بخشنا ۔ (۲)مطلع کرنا؛ ظاھر کرنا ۔

Impartation : (n) شرکت؛ بخشش؛ اطلاع ۔

Imparter : (n) عطا کرنے والا؛ بخشنے والا؛ مطلع کرنے والا ۔

Impartial : (a) غیر جانب دار؛ ناطرفدار؛ کھرا؛ رو رعایت نہ کرنے والا؛ بے لاگ؛ منصفانہ ۔

Impartiality : (n) غیر جانب داری؛ غیر طرفداری؛ بے لاگ پن ۔

Impartially : (adv.) انصاف سے؛ بے رو رعایت؛ بے لاگ ۔

Impartibility : (n) تقسیم ناپذیری ۔

Impartible : (a) ناقابل تقسیم؛ جس کی تقسیم نہ ھو سکے ۔

Impartibly : (adv.) ناقابل تقسیم طور پر ۔

Imparticipable : (a) نا قابل شرکت ۔

Imparticipable : (n) نا قابل شرکت شے ۔

Impartment : (n) شرکت؛ بخشش؛ اطلاع ۔

Impassability : (n) نا گزاری ۔

Impassable : (a) ناقابل گزار؛ جس سے گزر نا مکن ھو ۔

Impassableness : (n) ناگزاری ۔

Impassably : (adv.) ناقابل گزار طور پر ۔

Impasse : (n) بند گلی؛ کوچہ سربستہ ۔ (۲) سخت پیچیدگی (بات، معاملات وغیرہ کی)؛ ناقابل حل مشکل ۔

Impassibility : (n) گزند کی پہنچ سے باھر ھونا؛ تکلیف کے احساس سے باھر ھونا؛ بے حسی؛ بے احساسی ۔

Impassible : (a) (۱) بےحس؛ بےاحساس ۔ (۲) جسے گزندہ پہنچ سکے ۔ (۳) رنج و الم کے احساس سے بری ۔

Impassibleness : (n) دیکھو Impassibility

Impassibly : (adv.) بے حسی سے ۔

Impassion : (v) جذبات کو برانگیختہ کرنا؛ مشتعل کرنا؛ جوش دلانا ۔

Impassionable : (a) اشتعال پذیر ۔

Impassionate : (v) دیکھو Impassion

Impassioned : (a) مشتعل؛ پرجوش؛ برانگیختہ ۔

Impassionedly : (adv.) مشتعل ھوکر؛ جوش میں ۔

Impassionedness : (n) اشتعال پذیری ۔

Impassive : (a) (۱) تکلیف کے احساس سے بری ۔ (۲) بے حس؛ بے احساس؛ جذبات سے خالی ۔ (۳) متین؛ جو جلد اثر قبول نہ کرے؛ سرد مہر ۔

Impassively : (adv.) بے حسی سے ؛ متانت سے؛ سرد مہری سے ۔

Impassiveness : (n) بےحسی ؛ بےاحساسی؛ متانت؛ سرد مہری ۔

Impassivity : (n) دیکھو Impassiveness

Impastation : (n) گندھا ہوا آٹا یا گارا ۔

Impaste : (v) (۱) گندھے ہوئے آٹے یا گارے سے بند کرنا ۔ (۲) گندھا ہوا آٹا یا گارا وغیرہ بنانا ۔ (۳) تصویر پر رنگ چڑھانا ۔

Impasto : (n) رنگ تھوپنا؛ رنگ تھوپائی ۔

Impatience : (n) بے صبری؛ بے چینی؛ بے تابی؛ بے قراری ۔

Impatient : (a) (۱) بے صبر؛ بے چین؛ بے تحمل ۔ (۲) بے تاب؛ بے قرار (کسی چیز کے لئے) ۔

Impatiently : (adv) بے صبری سے؛ بے قراری سے؛ بے چینی سے ۔

Impatronize: (v) سر پرستی کرنا؛ حمایت کرنا؛ اعانت کرنا۔

Impavid : (a) بے خوف؛ نڈر؛ بے باک ؛ امداد کرنا؛ ہمت افزائی کرنا ۔

Impawn : (v) (۱) گروی رکھنا؛ رہن رکھنا ؛ گرو رکھنا ۔ (۲) جوکھم میں ڈالنا؛ خطرے میں ڈالنا ۔

Impayable : (a) (۱) انمول؛ بے بہا ۔(۲) معمولی حد سے متجاوز ۔

Impeach : (v) (۱)(کسی کی سیرت وغیرہ کو) معرض شبہ میں لانا؛ حملہ کرنا ۔ (۲) الزام لگانا؛ ماخوذ کرنا ۔ (۳) نکتہ چینی کرنا؛ اعتراض کرنا (کسی چیز پر) ۔ (٤) عدالت مجاز کے سامنے بغاوت یا کسی اور سنگین جرم کا الزام لگانا ۔ (٥) منصب کے دوران کسی جرم یا نا شائستگی کےالزام کی بنا پر نوکری سے برخاست کر دینا یا کراد ینا۔

Impeach : (n) الزام؛ اعتراض؛ حملہ؛ شبہ؛ رکاوٹ؛ مزاحمت ۔

Impeachable : (a) قابل مواخذہ؛ قابل الزام؛ قابل اعتراض؛ مشتبہ ۔

Impeacher : (n) مواخذہ کرنے والا؛ معترض؛ الزام لگانے والا؛ شبہ کرنے والا ۔

Impeachment : (n) مواخذہ؛ الزام؛ اعتراض؛ شبہ؛ حملہ (سیرت وغیرہ پر)؛ بغاوت وغیرہ کا الزام اور اس کا مقدمہ؛ تعصب؛ ضمیر فروشی یا دوسرے قصوروں کا اثبات جرم؛ کسی ناشائستہ فعل کے الزام پر نوکری سے برطرفی ۔

Without impeachent of waste : لگان دار جو جائداد کو نقصان پہنچائے اس کی معافی۔

Impearl : (v) (۱) موتی جڑنا ۔ (۲) موتی جیسا بنانا ۔ (۳) قطرہ بننا ۔

Impeccability : (n) معصومی؛ بےعیبی؛ بے گناہی ۔

Impeccable : (a) (۱) معصوم؛ بے گناہ؛ ناقابل معصیت ۔ (۲) بالکل بے عیب؛ جس میں حرف رکھنے کی گنجائش نہ ہو۔

Impeccably : (adv) معصومی سے؛ بے عیبی سے ۔

Impeccancy : (n) معصومیت؛ بے گناہی۔

Impeccant : (a) معصوم؛ بے گناہ؛ بے ضرر ۔

Impectinate : (a) حشریات غیرشانہ نما (قرن وغیرہ ) ۔

Impecunious/Ipecuniary : (a) نادار؛ مفلس؛ قلانچ؛ قلاش؛ بےزر ۔

Impecuniosity : (n) ناداری؛ مفلسی؛ قلانچ پن؛ بےزری ۔

Impedance : (n) (برقیات ) مقاومت؛ برقائے ہوئے جسم میں اماله بالزات کے سبب ہونے والی واقعی مزاحمت ۔

Impede : (v) روکنا؛ مزاحم ہونا؛ حائل ہونا؛ روڑا اٹکانا؛ سر راہ ہونا؛ مزاحمت کرنا ۔

Impedient : (a) روکنے والا؛ مزاحم ۔

Impedient : (n) (۱) رکاوٹ؛ مزاحمت ۔ (۲) لکنت؛ ہکلاپن ۔ (۳) (جمع) اسباب؛ سامان خصوصاً فوج کا ۔ (٤) ایسا ستارہ جس کا اثر دوسرے ستارے کی وجہ سے کم ہو جائے ۔

Impedienta : (n) مزاحم؛ (فوٹوگرافی) اسباب؛ سامان سفر ۔

Impedimental : (a) روکنے والا؛ مزاحم؛ مزاحمت کا ۔

Impel : (v) (۱) ریلنا؛ ٹھیلنا؛ چلانا ۔ (۲) اکسانا؛ برانگیختہ کرنا ۔

Impellent : (a) اکسانے والا؛ محرک ۔

Impellent : (n) اکسانے والا؛ محرک؛ قوت محرکہ ۔

Impeller : (n) ٹھیلنے والا؛ اکسانے والا؛ برانگیختہ کرنے والا ۔

Impend : (v) (۱) آویزاں ہونا؛ معلق ہونا؛ لٹکنا ۔
(۲) (خطرے وغیرہ کا) منڈلانا ۔
(۳) قریب الوقوع ہونا؛ قریب ہونا؛ نزدیک ہونا ۔

Impendence : (n) دیکھو Imminence

Impendency : (n) آویزاں ہونا؛سر پر منڈلانا؛ فوری خطرہ ۔

Impending : (a) قریب الوقوع ۔

Impenetrability : (n) ناقابل دخول ہونا؛ ناقابل گزر ہونا؛ ٹھوس پن؛ ٹھس پن؛ غیر متداخل ہونا؛ د خول ناپذیری ۔

Impenetrable : (a) (۱) ناقابل د خول؛مانع دخول؛ ناقابل گزر ۔
(۲) نہایت گہرا؛ فہم و ادراک سے باہر؛ اتھاہ ۔
(۳) جو (خیالات وغیرہ) قبول یا جذب نہ کر سکے؛ ٹھس ۔ (٤) غیر متداخل؛ جس میں ایک ہی وقت میں اور ایک ہی جگہ د و جسم داخل نہ ہو سکیں؛ دخول نا پذیر ۔

Impenerableness : (n) دیکھو Impenetrability

Impenetrably : (adv) بہت گہرائی کے ساتھ؛ ناقابل فہم طور پر؛ ناقابل گزر یا ٹھوس پن سے ۔

Impenetrate : (v) گھس جانا؛ بہت گہرا اتر جانا؛ دور تک داخل ہو جانا ۔

Impenitence : (n) عدم ندامت؛ کٹر پن؛ ضدی پن؛ سنگدلی ۔

Impenitency : (n) دیکھو Impenitence

Impenitent : (a & n) کٹر؛ اپنی کئی پر نادم نہ ہونے والا؛ توبہ نہ کرنے والا؛ ضدی؛ ناپشیماں ۔

Impenitently : (adv) کٹر پن سے؛ شقاوت سے ۔

Impennate : (a) بے بازو؛ بے بال و پر ۔

Impennate : (n) بے بال و پر پرند ۔

Impeople : (v) دیکھو Empeople

Imperatival : (a) صیغہ امر کا؛ لازمی ۔

Imperative : (a) (۱) (صرف و نحو) صیغہ امر کا ۔
(۲) تحکم آمیز؛ تحکمانہ؛ قطعی؛ نادری ۔
(۳) نہایت اہم؛ نہایت ضروری ۔ (٤) لازمی؛ جبری ۔

Imperative : (n) (۱) (صرف و نحو) صیغہ امر ۔
(۲) حکم محکمانہ عمل؛ تقریروغیرہ ۔

Imperatively : (adv) قطعاً؛ حکماً؛ لازماً ۔

Imperativeness : (n) لزوم؛ اہمیت؛ تحکم؛ قطعیت ۔

Imperator : (n) (۱) (تاریخ روما) میرعسکر؛ قائد؛ فاتح سپہ سالار کا خطاب ۔ (۲) شہنشاہ؛ حکمراں؛ امیر؛ امپرا طور؛ امر مطلق ۔

Imperatorial : (a) قائد کا؛ امپرا طواری ۔

Imperatorially : (adv) قائد کی طرح؛ امپرا طور کی حیثیت سے ۔

Imperatorin : (n) (Also imperatrin) سنبل خطائی یا جنگلی گاجر کی جڑوں میں پایا جانے والا ایک بے تاثیر مادہ ۔

Inclined : (a) (۱) جھکا ہوا؛ خمیدہ۔ (۲) مائل ؛ راغب۔

Inclined plane : (n) ڈھلوان سطح (ایک میکانکی قوت) ؛ سطح مائل۔

Incliner : (n) جھکانے والا ؛ مائل کرنے والا ؛ راغب کرنے والا ؛ ڈھلوان دھوپ گھڑی۔

Inclining : (n) (۱) آگے یا نیچے کی طرف جھکنا؛ ڈھلوان۔ (۲) میلان ؛ رغبت۔

Inclinometer : (n) (۱) مقناطیسی میل پیما۔ (۲) نشیب پیما۔

Inclip : (v) پکڑنا ؛ بند کرنا۔

Incloister : (v) دیکھو Encloister

Inclose : (v) دیکھو Enclose

Inclosure : (n) دیکھو Enclosure

Include : (v) (۱) احاطہ کرنا؛ محیط ہونا؛ محتوی ہونا؛ مشتمل ہونا۔ (۲) شامل کرنا ؛ داخل کرنا ؛ شمار کرنا۔ (۳) ضمنی یا ثانوی ہونا۔

Includeable / Includible : (a) شامل کئے جانے کے لائق ؛ احاطہ کئے جانے کے لائق۔

Included : (a) (۱) شامل۔ (۲) (نباتیات) در آغوش۔

Including : (a) (۱) شامل کرنے والا ؛ احاطہ کرنا۔ (۲) بشمول۔

Includingly : (adv.) شامل کرتے ہوئے ؛ داخل کرتے ہوئے۔

Inclusion : (n) (۱)شمول ؛ داخل کرنا ؛ شامل کرنا۔ (۲) (طب) اشتمال ؛ اندراج۔ (۳) (معدنیات) دخیلہ ؛ دخیل شے۔

Inclusive : (a) (۱) جس میں کوئی چیزشامل یا داخل ہو؛ محتوی؛ مشتمل (۲) جس میں بہت کچھ یا سب کچھ شامل ہو۔

Inclusive : (adv) شامل کر کے۔

Inclusive : (n) مشتمل حرف یا قضیہ۔

Inclusive of : مع ؛ بشمول۔

Inclusively : (adv.) محتوی طور پر ؛ شامل کرتے ہوئے ؛ شامل کر کے۔

Inclusiveness : (n) محتوی ہونا ؛ مشتمل ہونا۔

Incoagulable : (a) جوجم نہ سکے۔

Incoercible : (a) جبر نا پذیر۔

Incoexistence : (n) عدم ہم بودی ؛ عدم بقائے باہم۔

Incoffin : (v) تابوت میں بند کرنا ؛ بند کرنا۔

Incog : (a) نامعلوم ؛بھیس بد لے ہوئے۔

Incogitable : (a) ناقابل تصور؛ بعید از قیاس۔

Incogitant : (a) خیال سے عاری ؛ لاأبالی ؛ بے فکر۔

Incogitantly : (a) بے فکری سے؛ لاابالی پن سے۔

Incognita : (a) (عورت) جو بھیس بد لے ہوئے ہو ؛ نامعلوم عورت ؛ انجان عورت۔

Incognita : (n) (۱) نامعلوم یا بھیس بدلے ہوئے عورت۔ (۲) (عورت کا) نا معلوم کردار۔

Incognita : (n) نامعلوم چیز یا جگہ۔

Incognitive : (a) ادراک سے محروم۔

Incognito : (a) دیکھو Incog

Incognito : (adv.) بھیس بدل کر ؛ بھیس بد لے ہوئے ۔

Incognito : (n) نامعلوم شخص ؛ وہ شخص جو بھیس بدلے ہوئے ہو؛ مجہول الاسم ؛ فرضی کردار ۔

Incognizable /-isable : (a) ناقابل تعقل ؛ ناقابل اد راک ۔

Incognizance : (n) لاعلمی ؛ بے خبری ؛ انجان پن ۔

Incognizant : (a) ناواقف ؛ لاعلم ؛ بے خبر ؛ انجان ۔

Incognoscibility : (n) ناقابل اد راک ہونا؛ فہم و اد راک سے باہر ہونا ۔

Incognoscible : (a) ناقابل اد راک ؛ فہم و ادراک سے باہر ۔

Incoherence / Incoherency : (n) انتشار ؛ پریشانی ؛ بے ربطی ۔

Incoherent : (a) (۱) غیر متصل۔ (۲) بے ربط ؛ غیر مربوط ۔ (۳) منتشر ؛ پریشان ۔

Incoherently : (adv.) بے ربطی سے ۔

Incoherentness : (n) بے ربطی ؛ غیر متصل ہونا ؛ انتشار ۔

Incohesive : (n) غیر چسپیدہ ؛ غیر متصل ۔

Incoincidence : (n) عدم تطابق ؛ عدم موافقت ۔

Incoincident : (a) ناموافق ؛ غیر ہم زمان ؛ جداگانہ ۔

Incombustibility : (n) آگ سے نہ جلنے کی خاصیت ۔

Incombustible : (a) جو آگ میں نہ جل سکے ؛ غیر آتش گیر ۔

Incombustible : (n) غیر آتش گیر ۔

Incombustibleness : (n) غیر آتش گیر ہونا ۔

Income : (n) آمد نی ؛ آمد ؛ یافت ؛ حاصل ۔

Income : (n) و رم ؛ پھوڑا ۔

Income - tax : (n) محصول آمد نی ؛ انکم ٹیکس ۔

Incomer : (n) (۱) اند ر داخل ہونے والا ؛ آنے والا ۔ (۲) د وسر ے ملک سے آکر بسنے والا ؛ نو وارد ؛ نوآباد ۔ (۳) خلل انداز ہونے والا ؛ جو کسی صحبت میں مخل ہو ؛ ناخواندہ مہمان ۔(٤)جانشین ؛ بعد میں آنے والا ۔ (٥) پرند جو اڑتا ہوا شکاری کے سامنے آئے ۔

Incoming : (n) (۱) داخلہ ؛ آمد ؛ نز ول ؛ و رود ۔ (۲) (جمع) آمد نی ؛ آمد ؛ حاصلات ۔

Incoming : (a) (۱) بعد میں آنے والا ۔ (۲) نو وارد ؛ نو آباد ۔ (۳) حاصل ہونے والا ۔ (٤) منافع سا ۔ (٥) شروع ہونے والا (د ور) ۔

Incommensurability : (n) متبائن یا اصم وغیرہ ہونا ۔

Incommensurable : (a) (۱) (وہ عدد) جو کسی د وسر ے (عدد) کے ساتھ مشترکہ مقسوم علیہ نہ رکھتا ہو ؛ متبائن (۲)جس کا مقابلہ د وسری چیزوں سے مقدار کے لحاظ سےنہ ہو سکے (۳) (وہ مقدار ) جس کا (کسی دوسری مقدار سے) مقابلہ نہ ہو سکے ۔ (٤) (وہ چیز) جو (کسی د وسری چیز کے ) پاسنگ بھی نہ ہو۔

Incommensurable : (n) مقدار اصم۔

Incommensurably : (adv.) متبائن طور پر

Incommensurate : (a) (۱) غیر متناسب ؛ تناسب نہ رکھنے والا ۔

Incommensurately : (adv.) غیر متناسب طور پر ۔

Incommensurateness : (n) عدم تناسب ۔

Incommode : (v) (۱) تکلیف د ینا ؛ زحمت د ینا ۔ (۲) مزاحم ہونا ؛ ر وکنا ؛ ر وڑا اٹکانا ؛ سد راہ ہونا ؛ سنگ راہ ہونا ۔

Incommodious : (a) تنگ ؛ چھوٹا ؛ ناکافی ؛ جوکافی وسیع نہ ہو ، بے آسائش ؛ تکلیف دہ ۔

Incommodiously : (adv.) تنگی سے ؛ ناکافی طور پر ۔

Incommodiousness : (n) (۱) تنگی ؛ (۲) بے آسائشی ؛ تکلیف دہ ہونا ۔

Incommodity : (n) (۱) تنگی ؛ بے آسائشی ۔
(۲) (جمع) تکلیف دہ چیزیں ۔

Incommunicability : (n) غیر شرکت پذیری ؛ ناقابل اظہار ہونا ۔

Incommunicable : (a) (۱) (فطری کمال ؛ جوہر ؛ شاہی اقتدار وغیرہ) ناقابل شرکت ؛ غیر شرکت پذیر ۔ (۲) جو کہا نہ جاسکے ؛ ناقابل اظہار ؛ ناگفتنی ۔
(۳) خاموش ۔ (٤) رسم و راہ نہ رکھنے والا ۔

Incommunicableness : (n) دیکھو Incommunicability

Incommunicably : (adv.) غیر شرکت پذیر یا ناقابل اظہار طور پر ۔

Incommunicative : (a) (۱) گُھنّا ؛ کم سخن (۲) جو بات کو ظاہر کرنے پر آمادہ نہ ہو ؛ اخفا کرنے والا ۔

Incommunicatively : (adv.) کم سخنی سے ؛ اخفاکرتے ہوئے ۔

Incomunicativeness : (n) گُھنا پن ؛ کم سخنی ؛ اخفا ۔

Incommutability : (n) تغیر ناپذیری ؛ ناقابل مبادلہ ہونا ۔

Incommutable : (a) (۱) غیر متغیر ؛ غیر تغیر پذیر ۔
(۲) جس کا مبادلہ نہ ہو سکے ؛ ناقابل مبادلہ ۔
(۳) تخفیف یا تبدیل سزا کے ناقابل (جرم) ۔

Incommutably : (adv.) غیر تغیر پذیر طور پر ۔

Incompact : (a) (۱) جو ٹھوس یا گٹھا ہوا نہ ہو ؛ ڈھیلا ۔
(۲) (اُسلوب بیان) جس میں ایجاز نہ ہو ۔

Incompactly : (adv.) ڈھیلے طور پر ۔

Incompacted : (a) دیکھو Incompact

Incompactness : (n) ڈھیلا پن ۔

Incomparability : (n) عدیم المثالی ؛ بے نظیری ۔

Incomparable : (a) (۱) لاثانی ؛ عدیم المثال ؛ بے مثال ؛ بے نظیر ۔

Incomparableness : (n) عدیم المثالی ؛ بے نظیری ۔

Incomparably : (adv.) بدرجہا ؛ غیر معمولی طور پر ۔

Incompatibility : (n) متبائن ہونا ؛ بے آہنگی ؛ بے جوڑ ہونا ۔

Incompatible : (a) (۱) متضاد ؛ مخالف ۔ (۲) بے جوڑ ؛ بے میل ؛ بے آہنگ ۔

Incompatible : (n) بے میل شخص یا چیز ۔

Incompatibleness : ( n) دیکھو Incompatibility

Incompatibly : (adv.) متضاد طور پر ؛ بے آہنگی سے؛ بے جوڑ طریقے پر ۔

Incompetence / Incompetency : (n) ناقابلیت ؛نا اہلی ؛ بےمقدوری؛ مجاز نہ ہونا ۔

Incompetent : (a) (۱) ناقابل ؛ نالائق ؛ نا اہل ؛ بے مقدور ۔
(۲) بے اختیار ۔ (۳) جو قانوناً مجاز نہ ہو ؛ غیر مجاز ۔

Incompetent : (n) نالائق ؛ نااہل شخص ۔

Incompetently : (adv.) نالائقی سے ؛ نااہلی سے ۔

Incompetentness : (n) نالائقی ؛ نااہل ہونا ۔

Incomplete : (a) غیر مکمل ؛ نا مکمل ؛ ناقص ؛ ادھورا ؛ ناتمام ۔

Incompletely : (adv.) نامکمل طور پر ۔

Incompleteness : (n) ناقص ہونا ؛ ناتمامی ؛ ادھورا پن ۔

Incompletion : (n) ناتمام حالت ؛ اد هورا پن ؛ ناتمامی ۔

Incomplex : (a) سادہ ۔

Incomposite : (a) (۱) ساد ہ ؛ غیر مرکب ۔ (۲) نامکمل طور پر مرکب کیا ہوا ۔

Incomposite : (n) کوئی غیر مرکب چیز ۔

Incomprehensibility : (n) ناقابل فہم ہونا ۔

Incomprehensible : (a) غیر محد ود ؛ بے پایاں ۔

Incomprehensible : (n) ناقابل فہم یا لا محد ود چیزیا شخص ۔

Incomprehensibleness : (n) د یکھو Incomprehensibility

Incomprehensibly : (adv.) ناقابل فہم طور پر ۔

Incomprehension : (n) عدم فہم ؛ سمجھنے سے قاصر رہنا ؛ فہم کا قصو ر ۔

Incomprehensive : (a) (۱) نا فہم ۔ (۲) جس میں سب کچھ شامل نہ ہو ۔

Incomprehensively : (adv.) نا فہمی سے ؛ نادانی سے ۔

Incomprehensiveness : (n) نا فہمی ؛ نادانی ۔

Incompressibility : (n) د بایا نہ جا سکنا ۔

Incompressible : (a) جو د بایا نہ جا سکے ۔

Incomputable : (n) بے اندازہ ؛ بے حساب ؛ جس کا حساب یا شمار نہ ہو سکے

Inconceivability : (n) ناقابل تصو ر ہونا ۔

Inconceivable : (a) ناقابل تصو ر ؛ عجیب و غریب ۔

Inconceivable : (n) ناقابل تصو ر چیز یا صنعت ۔

Inconceivableness : (n) دیکھو Inconceivability

Inconceivably : (adv.) ناقابل تصو ر طور پر ۔

Inconclusion : (n) غیر فیصلہ کن نتیجہ ۔

Inconclusive : (a) غیر شافی ؛ غیرفیصل ؛ غیر فیصلہ کن ۔

Inconclusively : (adv.) غیرشافی طور پر ؛ غیر فیصلہ کن طور پر ۔

Inconclusiveness : (n) غیر شافی ہونا ؛ غیر فیصلہ کن ہونا ۔

Incondensability : (a) نابستگی ۔

Incondensable : (a) (۱) جو بستہ ، مختصر وغیرہ نہ ہو سکے ۔ (۲) جو منجمد یا رقیق نہ ہو سکے ۔

Incondite : (a) (۱) (اسلوب بیان ) غیر مرتب ؛ جس کی بندش نہ ہو ۔ (۲) بھدا ؛ پھسپھسا ۔

Inconditely : (adv.) غیر مرتب طور پر ؛ بھد ے طور پر ۔

Inconditionate : (a) غیر مشروط ۔

Inconditionate : (n) (فلسفہ ) غیر مشر وط وجود ۔

Inconformity : (n) (۱)عدم یکسانیت ؛ عدم مطابقت ؛ عدم مناسبت ۔ (۲) کلیسائے انگلستان کی عدم پیر وی ۔

Inconfused : (a) پراگندگی سے پاک ؛ ساد ہ ؛ غیر مبہم ۔

Incongenial : (a) ناموافق ؛ نامناسب ۔

Incongeniality : (n) ناموافقت ؛ نامناسبت ۔

Incongruent : (a) ناموافق ؛ بے ڈھنگا ۔

Incongruently : (adv) ناموافق طور پر ؛ بے ڈھنگے پن سے ۔

Incongruity : (n) (۱) بے جوڑ ہونا ؛ مہمل ہونا ؛ بے محل ہونا ۔ (۲) بے جوڑ چیز۔

Incongruous : (a) (۱) غیر متناسب ؛ بے میل ؛ بے جوڑ ؛ ان مل۔ (۲) بے محل ؛ بے موقع ؛ لغو ؛ بے ہود ہ ؛ مہمل۔ (۳)(ر یاضیات ) غیر متطابق ؛ غیر متماثل۔

Incongruously : (adv.) بے ڈ ھنگے پن سے ؛ بے جوڑ طریقے سے ؛ بے موقع۔

Incongruousness : (n) بے جوڑ ہونا ؛ مہمل ہونا ؛ بے محل ہونا ۔

Inconsecutive : (a) بے سلسلہ ؛ غیر مسلسل ؛ جس میں قدرتی ترتیب نہ ہو۔

Inconsecutively : (adv.) بے سلسلہ طور پر ۔

Inconsequence : (n) (۱) منطقی ترتیب کا فقدان ؛ غیر منطقیت ۔ (۲) غیر متعلق ہونا ؛ بے ربطی ۔(۳) غیر منطقی نتیجہ نکالنا یا غیر منطقی طور پر بولنا ۔

Inconsequent : (a) (۱) قدرتی ترتیب کے خلاف ؛ غیر متعلق؛ خارج از بحث ۔ (۲) جس میں منطقی ترتیب نہ ہو؛ بے ترتیب ۔ (۳) غیر مربوط ؛ بے ربط ۔

Inconsequential : (a) غیر منطقی ؛ منطقی ترتیب کا ساتھ نہ د ینے والا ؛ بے ربط ؛ بے تکا ۔

Incosequentiality : (n) غیر منطقی ہونا ؛ بےربطی ؛ بے تکا پن ۔

Inconsequentially : (adv.) غیر منطقی طریقے سے ؛ بے تکے طریقے سے ۔

Inconsequently : (adv.) منطقی یا قدرتی ترتیب کے خلاف ؛ بے ربطی سے ۔

Inconsiderable : (a) (۱) ناقابل لحاظ ۔ (۲) خفیف ؛ حقیر ؛ اد نیٰ ۔

Inconsiderableness : (n) ناقابل لحاظ ہونا ۔

Inconsiderably : (adv.) ناقابل لحاظ طور پر ۔

Inconsiderate : (a) (۱) بے پر وا ؛ ناعاقبت اندیش ؛ لا ابالی ۔ (۲) د وسروں کے جذبات کا لحاظ نہ کرنے والا ؛ بے اعتنا ۔ (۳) بے سوچا سمجھا ۔

Inconsiderate : (n) بے پرواٗ یا بے اعتنا شخص۔

Inconsiderately : (adv.) ناعاقبت اند یشی سے؛ بے اعتنا ئی سے ۔

Inconsiderateness : (n) ناعاقبت اندیشی ؛ بے اعتنائی ۔

Inconsideration : (n) ناعاقبت اندیشی ؛ بے اعتنائی ۔

Inconsidered : (a) بے سوچا سمجھا ؛ ناعاقبت اندیشانہ ۔

Inconsistency : (n) نا مطابقت ؛ تناقض ؛ تضاد ؛ بے اصولی؛ (خیال عمل میں) نامطابقت ۔

Inconsistent : (a) (۱) غیر مطابق ؛ غیر موافق ؛ بے میل ؛ مخالف؛ منافی؛ غیر مناسب ؛ بےجوڑ ۔ (۲) متناقض ؛ جس کے اجزا آپس میں مناسبت نہ رکھتے ہوں۔ (۳) بے اصول ؛ اپنے اصول پر قائم نہ رہنے والا ۔

Inconsistent : (n) (جمع) باہم غیر مطابق اشیاء یا بیانات۔

Inconsistently : (adv.) متناقض طور پر ؛ بے اصولی سے ۔

Inconsolability : (n) غیر تسکین پذیری ؛ تسلی ناپذیری ؛ غمگینی ۔

Inconsolable : (a) غیر تسکین پذیر ؛ تسلی نا پذیر ؛ غمگین ۔

Inconsolableness : (n) غیر تسکین پذیری ؛ غمگینی ۔

Inconsolably : (adv.) غیرتسکین پذیری طور پر ۔

Inconsonance : (n) خارج از آہنگ ہونا ؛ ناموزونی ۔

Inconsonant : (a) خارج از آہنگ ؛ بے جوڑ ؛ بے ربط ؛ ناموزوں ۔

Inconsonantly : (adv.) بے ربطی سے ؛ ناموزوں طور پر ۔

Inconspicuous : (a) غیر نمایاں ؛ غیر ممتاز ؛ غیر معروف۔

Inconspicuously : (adv.) غیرممتاز طریقے پر ؛ غیر نمایاں طور پر ۔

Inconspicuousness : (n) غیر نمایاں یا غیر ممتاز ہونا ۔

Inconstancy : (n) عدم استقلال تلون؛ بے وفائی ؛ تغیر پذیری ۔

Inconstant : (a) (۱) غیر مستقل مزاج ؛ متلون ؛ بےوفا ۔ (۲)بے ثبات ؛ ناپائیدار ۔ (۳) تغیر پذیر ؛ بے قاعدہ ؛ بے اصول۔

Inconstant : (n) غیر مستقل مزاج شخص ؛ غیرمستقل چیز۔

Inconstantly : (adv.) غیر مستقل مزاجی سے تلون مزاجی سے ؛ بے وفائی سے ؛ تغیر پذیری سے ۔

Inconsumable : (a) (۱) جس کوآگ وغیرہ ضائع نہ کر سکے۔ (۲) (معدنیات) جواستعمال کرنے میں صرف نہ ہو (مثلاً مشین ، سکے وغیرہ ) ؛ صرف ناپذیر ۔

Inconsumably : (adv.) بے مصرف طور پر ؛ آگ سے محفوظ ہو کر ؛ صرف نا پذیر طور پر ۔

Incontaminate : (a) غیر آلود ہ ؛ پاک ۔

Incontestability : (n) مسلمہ ہونا ۔

Incontestable : (a) مسلمہ ؛ مانا ہوا ؛ ناقابل تردید ؛ جس میں حجت کی گنجائش نہ ہو ؛ غیر متنازع فیہ۔

Incontestableness : (n) مسلمہ ہونا ۔

Incontestably : (adv.) مسلمہ طور پر ۔

Incontinence : (n) نفس پرستی ؛ شہوت پرستی ۔

Incontinent : (a) (۱) نفس پرست ؛ شہوت پرست ؛ عیاش ؛ بندہ٭ نفس؛ حرص و ہوا کا بندہ ۔ (۲) جو ضبط نہ کر سکے یا ر وک نہ سکے ۔

Incontrollable : (a) ناقابل ضبط ؛ بے قابو ۔

Incontrollably : (adv.) ناقابل ضبط طور پر ؛ بے قابو ہو کر ۔

Incontrovertibility : (n) مسلم ہونا ؛ ناقابل ترد ید ہونا ۔

Incontrovertible : (a) مسلم ؛ ماناہوا ؛ ناقابل ترد ید ؛ غیر متنازع فیہ ۔

Incontrovertibly : (adv.) مسلمہ طور پر ۔

Incontrovertibleness: (n) بدل غیر پذیری ۔

Inconvenience : (n) (۱) تکلیف ؛ زحمت ۔ (۲) نقصان ؛ ضرر ۔

Inconvenience : (v) تکلیف د ینا ؛ زحمت د ینا ؛ آرام میں خلل ڈالنا ۔

Inconvenient : (a) تکلیف دہ ؛ بے آسائش ؛ بے موقع ۔

Inconveniently : (adv.) تکلیف دہ طور پر ۔

Inconvertibility : (n) غیر بدل پذیری ؛ بدل پذیر نہ ہونا ۔

Inconvertible : (a) جس کا مبادلہ نہ ہو سکے ؛ غیر بدل پذیر (زر کاغذی) ۔

Inconvertibleness : (n) بدل غیر پذیری ۔

Inconvertibly : (adv.) غیر بدل پذیر طور پر ۔

Inconvincibility : (n) غیر یقین پذیری ۔

Inconvincible : (a) جسے یقین نہ دلایا جا سکے؛ غیر یقین پذیر ۔

Inconvincibly : (adv.) غیر یقین پذیر حالت میں ۔

Incoordinate / Incoordinated : (a) (ریاضیات) غیر محد ود ۔

Incoordination : (n) (۱) هم درجه یا هم رتبه نه هونا ۔ (۲) (طب) (پٹھوں کا) ملکر عمل نه کرنا ؛ عدم ارتباط ۔

Incoronate : (a) تاجدار ۔

Incoronation : (n) تاج پوشی ۔

Incorporable : (a) قابل شمول ۔

Incorporate : (a) (تجارتی شرکت یا اشخاص وغیرہ) جو کار پوریشن کی شکل میں منظم ہوئی ہو یا ہوئے ہوں ۔

Incorporate : (v) (۱) متحد ہونا ؛ شامل ہونا ؛ متحد کرنا ۔ (۲) متفرق اجزاملا کر ایک چیز بنانا ۔ (۳) ہیئت اجتماعی کو تشکیل دینا ؛ قانون ؛ جماعت بمنزله شخص بنانا ۔(٤) ضم ہو جانا ۔

Incorporated : (a) مُنضَم ۔

Incorporating : (a) ضم کننده ۔

Incorporation : (n) اتحاد ؛ شمول ؛ ضم ہونا ؛ ہیئت اجتماعی کی تشکیل ؛ منظم سماج یا کمپنی ۔

Incorporative : (a) ضم کرنے والا ۔

Incorporator : (n) (۱) متحد کرنے والا؛ ضم کرنے والا ؛ ہیئت اجتماعی قائم کرنے والا ۔ (۲) یونیورسیٹی کا رکن جو کسی دوسری یونیورسیٹی میں ضم ہے ۔

Incorporeal : (n) (۱) بے جسم ؛ غیر مادی ؛ لا جسمی ۔ (۲) غیر مادی اشیاء کا ۔ (۳) (قانون) جس کا وجود مادی نه ہو ؛ غیر محسوس ۔

Incorporeality : (n) بے جسمیت ؛ غیر مادیت ۔

Incorporeally : (adv.) غیر مادی طور پر ۔

Incorporeity : (n) غیر مادیت ؛ لا جسمیت ۔

Incorrect : (a) (۱) غلط ؛ غیر صحیح ؛ نادرست ؛ خلاف واقع ۔ (۲) (اُسلوب بیان ) ناقص ۔ (۳) (کتاب کے متعلق ) ناقص ؛ جس کی طباعت سے پہلے پوری تصحیح نه ہوئی ہو ۔

Incorrectly : (adv.) (۱) غلطی سے ؛ غلط طور پر ۔

Incorrectness : (n) غلطی ؛ عدم صحت ؛ نادرستی ؛ ناقص ہونا ۔

Incorrigibility / Incorrigibleness : (n) غیر اصلاح پذیری ۔

Incorrigible : (a) غیر اصلاح پذیر ۔

Incorrigibly : (adv.) غیر اصلاح پذیر طور پر ۔

Incorrodible : (a) جو گل نه سکے (تیزاب وغیرہ سے ) ۔

Incorrupt / Incorrupted : (a) ایماندار ؛ اصلی ؛ صحیح ۔

Incorruptibility : (n) (۱) لازوال ہونا ۔ (۲) انتہائی دیانت داری ۔

Incorruptible : (a) (۱) غیر فانی ؛ خراب نه ہونے والا ۔ (۲) نہایت دیانتدار ؛ جسے رشوت نه دی جا سکے ۔ (۳) جس پر بری صحبت کا اثر نه ہو ۔

Incorruptible : (n) (جمع) ایک قدیم عیسائی فرقه جس کا عقیدہ تھا که حضرت عیسیٰ کا جسم لا فانی ہے ۔

Incorruptibleness : (n) دیکھو Incorruptibility

Incorruptibly : (adv.) نہایت دیانتداری سے ۔

Incrassate : (a) (حیوانیات و نباتیات) دبیز ۔

Incrassate : (v) دبیز ہونا ۔

Incrassated : (a) دبیز ۔

Incrassation : (n) دبیز ہونا ؛ دبازت ۔

Increasable : (a) افزونی پذیر ۔

Increase : (n) (۱) بڑ ھوتری ؛ بیشی ؛ افزائش ؛ افزونی ؛ کمال ؛ اضافہ ؛ زیاد تی ؛ ترقی ۔ (۲) افزائش نسل ؛ تعداد میں اضافہ ۔ (۳) پیداوار ؛ فصل ۔ (٤)اولاد ؛ جھول ۔

On the increase : ترقی پر؛ افزونی پر ۔

Increase : (v) (۱) بڑھنا ؛ افزوں ہونا ؛ زیادہ ہونا ؛ بیشی ہونا ۔ (۲) تعداد میں اضافہ ہونا ؛ افزائش نسل ہونا ؛ پھیلنا ۔ (۳) ترقی کرنا ۔ (٤) بڑھانا ؛ زیادہ کرنا؛ افزوں کرنا؛ اضافہ کرنا۔ (٥) تیز کرنا؛ بڑھانا ۔ (٦) (لاطینی صرف و نحو) حالت اضافی میں ایک ہجا کا بڑھ جانا ۔ (۷) د و ٹانکے لگانا (بنائی کو بڑھانے کے لئے ) ۔

Increasement : (n) دیکھو Increase

Increaser : (n) بڑھانے والا ؛ تعداد میں اضافہ کرنے والا ۔

Increasingly : (adv.) ز یادہ ہوتے ہوئے ؛ بڑھتے ہوئے ۔

Increate : (a) ازلی الوجود ؛ موجود بالذات ۔

Incredibility : (n) ناقابل یقین ہونا ؛ حیرت ناک ہونا ۔

Incredible : (a) (۱) ناقابل یقین ؛ ناقابل تصو ر ۔ (۲) حیرت ناک ؛ حیرت انگیز ۔

Incredibleness : (n) دیکھو Incredibility

Incredibly : (adv.) ناقابل یقین طور پر ؛ حیرت انگیز طور پر ۔

Incredulity : (n) بے اعتقاد ی ؛ یقین نہ کرنا ۔

Incredulous : (a) (۱) بے اعتقاد ہونا ؛ منکر ۔ (۲) یقین نہ کرنے والا (۳) ناقابل یقین ۔

Incredulously : (adv.) بے اعتقاد ی سے ؛ یقین نہ کرتے ہوئے ۔

Incredulousness : (n ) یقین نہ کرنا ؛ بے اعتقادی ۔

Increment : (n) (۱) اضافہ ؛ زیادتی ؛ افزونی ؛ بڑھوتری ؛ بیشی ؛ ترقی ۔ (۲) نفع ؛ منافع ؛ فائدہ ۔ (۳) (ریاضیات) اضافہ ۔

Incremental : (a) اضافہ سے متعلق ؛ نفع سے متعلق ۔

Increscent : (a) بڑھتا ہوا (خصوصاًچاند ، ہلال سے بدر تک) ۔

Increscent : (n) (نقابت) بڑھتا ہوا چاند جس کی شاخیں داھنی طرف ہوں ۔

Incriminate : (v) (۱) الزام دینا ؛ ملزم قرار دینا ؛ الزام عائد کرنا ۔ (۲) الزام میں لپیٹنا ۔

Incriminator : (n) الزام عائد کرنے والا ؛ ملزم قرار دینےوالا ۔

Incriminatory : (a) الزامی ؛ ملزم قرار دینے والا/ والی ۔

Incroyable : (n) اٹھارھویں صد ی عیسوی کے فرانسیسی بانکے ۔

Incrust : دیکھو Encrust

Incrustate : (a) (حیوانیات و نباتیات ) قشری ۔

Incrustation / Encrustation : (n) (۱) تہ جمانا ؛ تہ جمنا ۔ (۲) تہ ؛ پرت ؛ پپڑی ۔ (۳) (تعمیرات) سنگ مرمر وغیرہ کی تہ ۔ (٤) (مجازاً) (عادت) راسخ ہو جانا؛ طبیعت ثانیہ بن جانا ۔ (٥) کُھرنڈ ۔

Incubate : (v) (۱) انڈوں سے بچے نکالنا؛ انڈے سینا؛ انڈوں پر بیٹھنا ۔ (۲) (مرضیات) اخفاء مرض کی حالت سے گزرنا ۔ (۳) (حیاتیات) جراثیم زاد مشین میں رکھنا ۔

Incubation : (n) (۱) انڈوں سے بچے نکلنا یا نکالنا ۔ (۲) (مرضیات) علامات مرض کے ظاہر ہونے سے پہلے کی جراثیم کی حالت ؛ اخفاء مرض ۔ (۳) حضانت ؛ انڈ ے سیون ۔(٤) (قدیم یونان) غیبی آواز کے انتظار میں مندر یا دوسرے مقدس مقام پر سونا ۔

Period of incubation : (۱) زمانہ؍ حضانت ۔ (۲) مدت اخفاء مرض ۔

Incubational : (a) حضانت یا اخفاء مرض سے متعلق ۔

Incubative : (a) اخفاء مرض سے متعلق ۔

Incubator: (n) (۱) انکیوبیٹر: مصنوعی حرارت کے ذریعہ انڈوں سے پرندوں کو نکالنے کی مشین؛ محضن ۔ (۲) (انسان کے) قبل از وقت پیدا ہونے والے بچے کو پالنے کی مشین ۔ (۳) (مجازاً) نشوو نما کرنے والا؛ مصنف؛ سر چشمہ ۔(٤) انڈے سینے والا پرندہ ۔

Incubatory : (a) دیکھو Incubative

Incubous : (n) (نباتیات ) اوپر تلا؛ سردمہ ۔

Incubus : (n) (۱) خواب پریشاں؛ بھیانک خواب؛ ڈراؤنا خواب ۔ (۲) کابوس؛ خبیث روح جو خواب میں ستاتی ہے؛ ہوّا ۔ (۳) بلا ؛ کوئی شخص یا چیز جو خواب پریشان کی طرح ستا تی ہے ؛ بھوگ بھوت ؛ (حشریات ) غشائی پردار حشرات کی ایک طفیلی نوع ۔

Inculcate : (v) (کسی بات کی) تاکید کرنا؛ تعلیم دینا؛ دل پر نقش کرنا ؛ دلنشیں کرنا ؛ تلقین کرنا ۔

Inculcation : (n) تاکید؛ تعلیم؛ تلقین ۔

Inculcator : (n) تاکید کرنے والا ۔

Inculpate : (v) الزام رکھنا؛ ملزم قرار دینا؛ الزام عائد کرنا ۔ (۲) الزام میں لپیٹنا یا پھانسنا ۔

Inculpation : (n) الزام؛ الزام لگانا ۔

Inculpative/Inculpatory : (a) الزامی، ملزم قرار دینے والی ۔

Incumbency : (n) (۱) عہدہ؛ اسامی (خصوصاً پادری کا) ۔ (۲) پادری کا حلقہ ۔ (۳) زمانہ٘ کار کردگی؛ مدت ماموری ۔ (٤) وہ تو دہ جو کسی دوسری چیز پر اپنا وزن ڈالے ہوئے ہو ۔

Incumbent : (n) مذہبی عہدہ دار؛ پادری ۔

Incumbent : (a) (۱) کسی چیز پر اپنا اثر ڈالنے والا ۔ (۲) نیچے کی طرف دباؤ ڈالنے والا ۔ (۳) واجب؛ فرض؛ لازمی؛ ناگز یر ۔

Incumbently : (adv.) لازمی طور پر؛ ناگز یر ہو کر؛ فرض کی طرح ۔

Incumber : دیکھو Encumber

Incumbrance : دیکھو Encumbrance

Incunabula : (n) (۱) (کسی چیز کی) ابتدائی حالت؛ منزل اوائل؛ ابتدائی مراحل ؛ مبدا ۔ (۲) ۱۵۰۱ء سے پہلے کی چھپی ہوئی کتابیں؛ اولین طباعت ۔ (۳) (طیور یات) بعض پرندوں کی تولیدی جگہ ۔

Incunabular : (a) اولین طباعت سے متعلق ۔

Incunabulist : (n) ۱۵۰۰ء سے پہلے کی چھپی ہوئی کتابوں کو جمع کرنے والا یا ان میں دلچسپی رکھنے والا ۔

Incur : (v) (سزا، مصارف وغیرہ کا) مورد ہونا؛ عائد ہونا؛ اپنے آپ کو ڈالنا (خطرے میں) ۔

Incurability : (n) لا علاج ہونا؛ لا دوا ہونا ۔

Incurable : (a) (۱) لا علاج (بیمار) جس کا علاج نہ ہو سکے؛ (ایسا بیمار)جو شفا نہ پاسکے ۔ (۲) لا د وا؛ لا علاج (مرض) ۔

Incurableness : (n) دیکھو Incurability

Incurably : (adv.) لا علاج طور پر ۔

Incurious : (a) (۱) جس میں تحقیق کا مادہ نہ ہو؛ بے شوق؛ غیر متجسس ۔ (۲) بے پروا؛ لا پروا ۔ (۳) غیر دلچسپ ۔

Incuriously : (adv.) بے شوقی سے؛ بے پروائی سے ۔

Incuriousness/Incuriosity : (n) بے شوقی؛ تجسس کا مادہ نہ ہونا؛ بے پروائی؛ غیر دلچسپی ۔

Incurrence : (n) (ذمہ داریوں کا) مورد ہونا ۔

Incurrent : (a) — دروں رو؛ اندرونی رو۔

Incursion : (n) — حملہ؛ چڑھائی؛ دھاوا؛ یلغار؛ ھلّہ؛ اچانک حملہ۔

Incursive : (a) — حملے کا؛ حملہ آور۔

Incurvate : (a) — دروں خم؛ اندرونی خم۔

Incurvate : (v) — موڑ کر خم دینا؛ اندر کی طرف موڑنا۔

Incurvation : (n) — (۱) دروں خمیدگی۔ (۲) خم کرنا؛ موڑنا۔ (۳) خمیدگی۔

Incurve : (v) — موڑ کر خم کر دینا؛ اندر کی طرف موڑنا۔

Incurved : (a) — خمیدہ؛ د روں خم؛ اندرونی خم۔

Incus : (n) — (۱) کان کی ایک ھڈی؛ سندان؛ سندانی ھڈی۔ (۲) سندانی؛ نہائی۔

Incuse : (a) — ضرب شدہ؛ مضروب؛ ٹھپا لگایا ھوا۔

Incuse : (n) — ضرب؛ ٹھپا۔

Incut : (a) — کاٹ کر بٹھایا ھوا؛ خصوصاً (طباعت میں) عبارت کے اندر خالی جگہوں میں بٹھایا ھوا۔

Ind : (n) — India کا مخفف۔

Ind: — (کیمیا) جزو ترکیبی؛ نیل سے اخذ کئے ھوئے ماد وں کےناموں میں آتا ھے۔

Indaba : (n) — جنوبی افر یقہ کے مقامیوں کی مجلس۔

Indart : (v) — اندر گھس جانا۔

Indebted : (a) — (۱) قرض دار؛ مقروض؛ احسان مند۔

Indebtedness (n) — قرض داری؛ ممنونیت؛ احسان مندی؛ مقروضیت۔

Indecency : (n) — بے شرمی؛ بے حیائی؛ ناشائستگی؛ بے ھودگی۔

Indecent : (a) — (۱) ناشائستہ؛ نا معقول؛ نامناسب؛ ناز یبا؛ بے ھودہ؛ غیر مہذب۔ (۲) بے شرم؛ بے حیا؛ بے لحاظ؛ بے شرمانہ؛ بے حیائی کا؛ فحش۔

Indecently : (adv.) — بے شرمی سے؛ ناشائستگی سے؛ غیر مہذب طور پر۔

Indecentness : (n) — بے شرمی؛ ناشائستگی؛ نا معقولیت؛ بے حیائی؛ بد تہذیبی۔

Indeciduate : (a) — (۱) نار یز؛ سدا بہار۔ (۲) (حیوانیات) بے ریزینہ۔

Indeciduous : (a) — (نباتیات) غیر ر یزندہ؛ جس کے پتے ھر سال نہ گرتے ھوں؛ سدا بہار۔

Indecipherability/Indecipherableness : (n) — لا ینحل ھونا۔

*Indecipherable : (a)* — جو پڑھا نہ جا سکے۔ لا ینحل (کتبہ وغیرہ)۔

Indecision : (n) — تذبذب؛ پس و پیش؛ بے استقلالی؛ تلون۔

Indecisive : (a) — (۱) غیر فیصل؛ غیر قطعی۔ (۲) تذبذب؛ ذھلمل؛ پس و پیش میں؛ متلون؛ بے استقلال۔ (۳) غیر یقینی؛ غیر واضح۔

Indecisively : (adv.) — غیر یقینی طور پر؛ تذبذب سے؛ بے استقلالی سے

Indecisiveness : (n) — تذبذب؛ تلون؛ بے استقلالی۔

Indeclinable : (a) — (صرف و نحو) غیر منصرف؛ جس کی گردان نہ ھو سکے۔

Indeclinably : (adv) — غیر منصرف طور پر۔

Indecomposable : (a) — (۱) نا قابل تجز یہ؛ ناقابل تحلیل؛ جس کے اجزا الگ نہ ھو سکیں؛ تحلیل نا پذ یر۔ (۲) نہ سڑنے والا۔

Indecorous : (a) (۱) ناشائستہ؛ ناز یبا؛ نا معقول؛ نامناسب؛ ناسزاوار؛ غیر مہذب - (۲) بد مذاقانہ؛ بے ہودہ -

Indecorously : (adv.) ناشائستہ طور پر؛ نا مناسب طور پر؛ بد اخلاقی سے -

Indecorousness : (n) ناشائستگی؛ بے ہودگی؛ بد اخلاقی -

Indecorum : (n) (۱) ناشائستگی؛ بد مذاقی؛ بے ہودگی - (۲) بے ہودہ فعل؛ ناشائستہ حرکت؛ نا زیبا حرکت -

Indeed : (adv.) (۱) فی الحقیقت؛ دراصل؛ یقیناً - (۲)(استفہامیہ استعجاب کے موقع پر) سچ مچ؛ واقعی - (۳) (فجائیہ ، طنز، حقارت، شبہ) واہ ! جی ہاں ! اور کیا؛ ہو نہ ہو -

Indeed and indeed : (adv.) حقیقتاً -

Indefatigability : (n) بے حد استقلال؛ انتہائی سرگرمی -

Indefatigable : (a) انتھک؛ نہ تھکنے والا؛ انتہا سے زیادہ سر گرم؛ پیہم؛ مستقل -

Indefatigably : (adv.) انتہائی سرگرمی سے؛ بے حد استقلال سے -

Indefeasibility : (n) ناقابل ضبط ہونا؛ ناقابل منسوخی ہونا؛ غیر منفک ہونا -

Indefeasible : (a) ناقابل ضبط؛ ناقابل منسوخی؛ غیر منفک؛ فسخ نا پذیر -

Indefeasibleness : (n) دیکھو Indefeasibility

Indefeasibly : (adv.) غیر منفک طور پر -

Indefectibility : (n) (۱) اٹل یا لا زوال ہونا - (۲) بے نقص یا بے عیب ہونا -

Indefectible : (a) (۱) اٹل یا لا زوال - (۲) بے نقص؛ بے عیب -

Indefectibly : (adv.) لا زوال طور پر؛ بے عیبی سے -

Indefensibility : (n) ناقابل حفاظت یا ناقابل حمایت ہونا -

Indefensible : (a) (۱) ناقابل حفاظت؛ ناقابل دفاع - (۲) ناقابل حمایت؛ جسکی حمایت میں کچھ نہ کیا جا سکے -

Indefensibleness : (n) دیکھو Indifensibility

Indefensibly : (adv.) ناقابل حفاظت طور پر؛ ناقابل حمایت طور پر -

Indefinable : (a) غیر تعریف پذیر؛ غیر تعین پذیر؛ غیر متعین -

Indefinableness : (n) غیر تعریف پذیری؛ غیر تعین پذیری -

Indefinably : (adv.) غیر متعین طور پر؛ ناقابل بیان طور پر -

Indefinite : (a) (۱) مبہم؛ غیر واضح؛ غیر معین؛ غیر مشخص - (۲) غیر محدود - (۳) (صرف و نحو) فعل کا وہ زمانہ جس سے یہ ظاہر ہو کہ فعل جاری ہے یا ختم ہو گیا - (٤) (منطق) غیر معین (قضیہ) - (٥) (نباتیات) بے شمار - (٦) لا انتہا -

Indefinite : (n) غیر معین یا غیر واضح چیز؛ الفاظ یا بیان وغیرہ - (۲) کوئی چیز جس کا تعین نہ کیا جا سکے -

Indefinitely : (adv.) غیر متعین طور پر؛ غیر محدود طور پر -

Indefiniteness : (n) ابہام؛ عدم تعین؛ غیر محدود ہونا -

Indefinitude : (n) ابہام؛ غیر معین یا غیر محدود ہونا -

Indehiscence : (n) ناشگفتگی -

Indehiscent : (a) (نباتیات) بستہ؛ منہ بند؛ نا شگفتہ -

Indeliberate : (a) بے ارادی؛ بے ارادہ؛ بے سوچا سمجھا -

Indeliberation : (n) بے سوچ بچار؛ بے احتیاط؛ عدم دور اندیشی -

Indelible : (a) نہ مٹنے والا؛ محونہ ہونے والا؛ ان مٹ؛ راسخ ۔

Indelibleness : (n) ان مٹ ہونا؛ راسخ ہونا ۔

Indelibly : (adv.) راسخ طور پر؛ پتھر کی لکیر کی طرح ۔

Indelicacy : (n) (۱) ناشائستگی؛ بے شرمی؛ بے ہودگی ۔ (۲) موقع شناسی کے خلاف ہونا ۔ (۳) بھدا پن؛ بدنمائی ۔

Indelicate : (a) (۱) بے ہودہ؛ ناشائستہ؛ بے حجابانہ؛ بے شرمانہ ۔ (۲) موقع شناسی کے خلاف ۔ (۳) بھدا؛ بدنما؛ ناز یبا ۔

Indelicately : (adv.) بھدے یا بدنما طر یقے سے؛ بے شرمی سے؛ غیر موقع شناسی سے ۔

Indemnification : (n) نقصان سے حفاظت؛ قانونی ذمہ داری سے بر یت؛ تلافی تاوان ۔

Indemnify : (v) (۱) (نقصان سے) محفوظ کر دینا؛ حفاظت کا سامان کردینا ۔ (۲) قانونی ذمہ داری سے بری کر دینا ۔(۳) تلافی کرنا؛ تاوان دینا؛ ہرجانہ دینا ۔

Indemnity : (n) (۱) نقصان سے حفاظت ۔ (۲) قانونی ذمہ داری سے بر یت ۔(۳) تلافی؛ تاوان؛ زر تاوان؛ ہرجانہ؛ تاوان جنگ ۔

Act (or Bill) of Indemnity : تاوان سے معافی کا قانون ۔

Indemnity bond : (n) تاوان نامہ ۔

Indemonstrability : (n) غیر ثبوت پذ یری ۔

Indemonstrable : (a) غیر ثبوت پذ یر ۔

Indemonstrableness : (n) دیکھو Indemonstrability

Indemonstrably : (adv.) غیر ثبوت پذ یر طور پر ۔

Indent : (n) (۱) دندانہ؛ دندانے دار خط؛ کٹاؤ؛ دراڑ؛ (ساحل وغیرہ میں) گہرا شگاف ۔ (۲) (طباعت) نئے پیراگراف کی پہلی سطر کو حاشیے سے ذرا ہٹا کرلکھنا ۔ (۳) اقرار نامہ؛ باضابطہ دستاو یز خصوصاً کام سیکھنے کی یا مزدوری کا اقرار نامہ ۔ (٤) سرکاری تحر یر جس میں سامان رسد کا مطالبہ ہو ۔ (٥) فرمائش خر یداری؛ فرد طلب؛ فرمائش؛ طلب نامہ ۔

Indent : (n) نشان؛ دانتہ؛ دندانہ؛ کنگرہ ۔

Indent : (v) (۱) دانتے ڈالنا؛ دندانے بنانا ۔ (۲) (ساحل وغیرہ میں) دراڑیں ڈالنا؛ گہرے درز یا شگاف ڈالنا ۔ (۳) کسی دستاویز اور اس کے مثنیٰ کے بیچ میں (جو اسی صفحے پر ہو) دندانے دار لکیر کھینچنا ۔ (٤) دستاویز کا مثنیٰ تیار کرنا ۔ (٥) (طباعت) نئے پیراگراف کی پہلی سطر کو حاشیے سے ذرا ہٹا کر شروع کرنا ۔ (٦) تحریری مقابلہ کرنا؛ تحر یری حکم کے ذر یعے سے طلب کرنا ۔ (۷) مال کی فرمائش ایسی تح یر کے ذریعہ کرنا جس کا مثنیٰ موجود ہو ۔ (۸) چول بٹھانے کے لئے تختے میں شگاف بنانا؛ چول بنانا؛ چول بنا کر تختوں کو جوڑنا ۔

Indent : (v) (۱) نشان ڈالنا؛ دانتے ڈالنا ۔ (۲) دندانے دار یا ر یگھاری دار بننا ۔

Indentation : (n) (۱) دندانے ڈالنا ۔ (۲) دندانے دار خط؛ کنگرہ ۔ (۳) (ساحل وغیرہ میں) ۔ گہرے درز یا شگاف؛ نشیب؛ دراڑ ۔ (٤) نشان ڈالنا؛ دانتے ڈالنا ۔

Indented : (a) (۱) دندانہ دار؛ آرہ نما؛ کنگرہ دار؛ دانتے دار؛ دندانے دار ۔ (۲) (نقابت) یکساں دندانے دار (مارکہ) ۔ (۳) دندانے دار لکیر کھینچا ہوا (قانونی دستاویز) ۔ (٤) اقرار نامے کے ذر یعہ پابند کیا ہوا ۔ (٥) (نئے پیراگراف کی پہلی سطر) حاشیے سے ہٹا کر شروع کی ہوئی ۔

Indented Line : (n) (قلع بندی) دندانے دار اور زاویہ دار دیوار ۔

Indentedly : (adv.) دندانے دار طور پر ۔

Indentee : (a) (نقابت) ایسے بندانوں والا جو ایک د وسرے سے الگ ہوں۔

Indenting : (n) (۱) بندانے ڈالنا؛ بندانے ۔ (۲) بندانے دار لکیر کھینچنا؛ بندانے دار لکیر ۔ (۳) تحریری مطالبہ کرنا ۔ (٤) دستاویز کا مثنیٰ تیار کرنا ۔ (٥) مال کے لئے فرمائش کرنا ۔

Indenting : (n) نشان ڈالنا؛ دانتے ڈالنا؛ نشیب ۔

Indention : (n) (۱) بندانے ڈالنا؛ بندانے ۔ (۲) شگاف ۔ (۳) (طباعت) نئےپیراگراف کی پہلی سطر کو حاشیے سے ہٹا کر لکھنا ۔

Hanging or reverse indention : پیراگراف کی پہلی سطر کا عمودی خط سے باہر نکل آنا ۔

Indenture : (n) (۱) مثنیٰ دار دستاو یز؛ د و پرت دستاو یز ۔ (۲) باضابطہ دستاو یز (خصوصاً کام سیکھنے کی یا مزدوری کا اقرار نامہ) ۔ (۳) ساحل وغیرہ میں گہرے شگاف ۔ (٤) بندانہ؛ بندانے دار خط ۔ (٥) نشیب بنانا ۔

To take up one's indentures : کام سیکھنے کے بعد یا مزدوری کی مدت ختم ہونے پر اقرار نامہ واپس لینا ۔

Indenture : (v) (۱) اقرار نامے سے پابند کرنا؛ مزدوری کا یا کام سیکھنے کا اقرارنامہ لکھوانا ۔ (۲) شکن ڈالنا؛ بندانے دار لکیر کھینچنا (دستاو یز پر) ۔

Independence : (n) (۱) آزادی؛ خود مختاری؛ استقلال؛ بے تعلقی؛ پابند یاماتحت نہ ہونا ۔ (۲) مستقل ذاتی آمدنی جو کسب معاش سے بے نیاز کر دے ۔ (۳) (برے معنوں میں) عدول حکمی؛ نافرمانی ۔

Independence day : (n) یوم آزادی ۔

Independency : (n) (۱) کلیسا کی خود مختاری ۔ (۲) آزاد شے ۔ (۳) آزاد حکومت؛ خود مختار ر یاست ۔ (٤) مستقل ذاتی آمدنی جو کسب معاش سے بے نیاز کرے ۔

Independent : (a) (۱) آزاد؛ خود مختار؛ غیر پابند؛ غیر ماتحت ۔ (۲) علاحدہ؛ جدا گانہ؛ مستقل ۔ (۳) فارغ البال؛ ذاتی آمدنی رکھنے والا؛ جو کسب معاش کا محتاج نہ ہو ۔ (٤) غیور ۔ (٥) وہ شخص جو سیاست میں کسی جماعت کے ساتھ نہیں ہوتا ۔ (٦) انفرادی گرجے کی ازادی کا قائل ۔ (۷) (ر یاضیات) متبُوع ۔

Independent : (n) (۱) انفرادی گرجے کی ازادی کا قائل ۔ (۲) کسی سیاسی جماعت سے الگ کام کرنے والا آزاد شخص ۔

Independent of : جدا گانہ؛ علاحدہ؛ بلا لحاظ ۔

Independentt variable (n) (ر یاضیات) متبوع متغیر ۔

Independentism : (n) کسی آزاد پارٹی کے اصول یا نظر یے ۔

Independently : (adv.) (۱) آزادی سے؛ خود مختاری سے؛ بے تعلق ہو کر ؛ بغیر پابندی کے ۔ (۲) جدا گانہ؛ علاحدہ ۔ (۳) فارغ البالی سے ۔

Indescribability : (n) (۱) غیر معین ہونا ۔ (۲) ناقابل بیان ہونا؛ بیان سے باہر ہونا ۔

Indescribable : (a) (۱) مبہم؛ غیر مشخص؛ غیر معین ۔ (۲) ناقابل بیان؛ ناقابل اظہار؛ بیان سے باہر ۔

Indescribably : (adv) غیر معین طور پر؛ ناقابل بیان طور پر؛ بے حد ۔

Indesignate : (a) (منطق) غیر معین ۔

Indestructibility : (n) لازوال ؛ بقائے دوام ؛ غیر فنا پذیری ؛ بقا۔

Indestructible : (a) لافانی؛ لازوال؛ غیر فانی؛ فنا ناپذیر ۔

Indestructibleness : (n) دیکھو Indestructibility

Indestructibly : (adv.) لازوال طور پر ۔

Indeterminable : (a) (۱) غیر تعین پذیر؛ غیر مستحق؛ غیر معین؛ نامعلوم ۔ (۲) ناقابل تصفیہ ؛ ناقابل انفصال ۔

**Indeterminable** : (n) غیر تعین پذ یر نقطہ یا مسئلہ ۔

**Indeterminableness** :(n) غیر معین ہونا ؛ ناقابل تصفیہ ہونا ۔

**Indeterminably** : (adv.) غیر معین طور پر؛ ناقابل تصفیہ طور پر ۔

**Indeterminate** : (a) (۱) غیر محد و د؛ غیر معین؛ غیر مشخص؛ غیر محصور؛ نامعلوم ۔(۲) مبہم؛ غیر واضح ۔ (۳) (ر یاضیات) غیر مقطع ۔ (٤) (نباتیات) بے حد و د؛ بے شمار ۔

Method of indeterminate coefficient :کا Descartes ایجاد کیا ہوا ایک طر یقہ * تحلیل ۔

Indeterminate equation : (n) غیر معین مساوات ۔

Indeterminate form : (n) غیر معین شکل ۔

Indeterminate sentence : (n) سزا جس کی مدت مجرم کے طرز عمل پر منحصر ہو ۔

Indeterminate series : (n) غیر مقطع سلسلے / مربوط سلسلے ۔

Indeterminately : (adv.) غیر معین طور پر؛ غیر واضح طور پر ۔

Indeterminateness : (n) عدم تعین؛ ابہام ۔

Indetermination : (n) (۱) تلون؛ بے استقلالی؛ تذبذب؛ پس و پیش ۔ (۲) عدم تعین؛ ابہام ۔

Indeterminism : (n) یہ فلسفیانہ عقیدہ کہ انسان کے افعال کلی طور پر محرکات سے متعین نہیں ہوتے؛ لا قدر یت؛ لا جبر یت؛ عدم تعین کا عقیدہ ۔

Indeterminist : (n) عدم تعین کا قائل؛ لاجبری؛ منکر جبر یت ۔

Indevotion : (n) بے دینی؛ بے احترامی ۔

Indevout : (a) بے دین؛ بے احترام؛ غیر پابند مذہب ۔

**Indevoutly** : (adv.) بے دینی سے؛ پابند مذہب نہ ہو کر ۔

**Indevoutness** : (n) بے دین ہونا ۔

**Index** : (n) (۱) کلمے کی انگلی؛ سبابہ؛ انگشت شہادت ۔ (۲) گھڑی وغیرہ کی سوئی؛ عدد نما ۔ (۳) اصول عمل؛ معیار عمل؛ دلیل راہ ۔ (٤) انڈیکس؛ نمائندہ؛ کتاب کے مضامین کی فہرست حروف تہجی کی ترتیب سے؛ اشار یہ ۔ (٥) (الجبرا) عدد قوت نما؛شرح ۔ (٦) تاش کے پتے کا وہ نشان جو حاشیہ پر ہوتا ہے ۔ (۷) مواد ممنوعہ کی فہرست ۔ (۸) نشان؛ علامت ۔

Index : (v) (۱) (کتاب میں) انڈیکس لگانا ۔ (۲) اشار یہ میں شامل کرنا ۔ (۳) اشارہ کرنا؛ علامت ہونا ۔ (٤) ممنوعہ کتابوں کی فہرست میں شامل کرنا ۔

Index arm : (n) اُصطُر لاب کا عدد نما ۔

Index card : (n) اشاری کارڈ ۔

Index - correction : (n) مُظہاری خطا کی تصحیح ۔

Index digit : (n) انگشت شہادت کا پور ۔

Index error : (n) مظہاری خطا ۔

Index-finger : (n) انگشت شہادت؛ سبابہ ۔

Index-gauge : (n) ایک پیمائشی آلہ ۔

Index-glass : (n) سُدس؛ نمائندہ شیشہ ۔

Index hand : (n) (۱) عدد نما؛ مظہار ۔ (۲) گھڑی کی سوئی ۔

Index machine : (n) نفیس کپڑے بُننے کی ایک مشین ۔

Index-map : (n) مظہر نقشہ ۔

Index number : (n) شمارہ* اشاری ۔

Index of friction : (n) — انڈیکس آف فرکشن: رگڑ کی شرح۔

Index of refraction : (n) — انعطاف نما۔

Indexer : (n) — اشاریہ بنانے والا۔

Indexical : (a) — (۱) اشاریہ کی طرح ترتیب دیا ہوا۔
(۲) اشاریہ سے متعلق۔

Indexically : (adv) — اشاریہ کی طرح ؛ حروف تہجی کی ترتیب میں۔

Indexless : (a) — بے انڈیکس؛ بے اشاریہ۔

India : (n) — (۱) ہند؛ ہندوستان؛ بھارت۔
(۲) India paper-silk کا مخفف۔

India : (a) — ہندوستانی۔

India Docks : (n) — مشرقی لندن کی گودیاں ۔

India-ink : (n) — ایک طرح کی سیاہی جو چین اور جاپان میں بنتی ہے؛ روشنائی۔

India Office : (n) — حکومت برطانیہ کا وہ شعبہ جو ہندوستانی امور کی دیکھ بھال کرتا تھا؛ دفتر وزیر ہند۔

India paper : (n) — (۱) ایک قسم کا جذب کرنے والا نرم کاغذ۔
(۲) ایک قسم کا پتلا شفاف کاغذ جو چھپائی میں استعمال ہوتا ہے۔

India-proof : (n) — ایک قسم کے جذب کرنے والے نرم کاغذ پر لیا ہوا پروف۔

India-red : (n) — ایک قسم کا لال رنگ۔

India-rubber/India rubber : (n) — ربر۔

Indiademed : (a) — تاج میں جڑا ہوا۔

Indiaman : (n) — ہندوستان سے تجارت کا ایک بڑا جہاز۔

Indian : (a) — (۱) ہندوستانی؛ ہندوستان کا باشندہ۔
(۲) مکئی سے بنا ہوا۔

Indian : (n) — (۱) ہندوستان یا جزائر شرق الہند کا باشندہ۔
(۲) کوئی یورپی خصوصاً انگریز جو ایک عرصہ تک ہندوستان میں رہ گیا ہو۔
(۳) امریکا اور جزائر غرب الہند کا قدیم باشندہ۔
(٤) (علم النجوم) ہندی۔

Red Indian : — شمالی امریکا کی قدیم دیسی نسل؛ ریڈ انڈین۔

Indian almond : (n) — ایک بڑا درخت جس کا بیج بادام سے مشابہ ہوتا ہے۔

Indian balm : (n) — پتیاسوس کی ایک قسم۔

Indian berry : (n) — (نباتیات) ماہی زہرہ۔

Indian blue : (n) — نیل۔

Indian bread : (n) — مکئی کی روٹی۔

Indian cane : (n) — بانس۔

Indian club : (n) — مگدر۔

Indian corn : (n) — مکئی۔

Indian cress/ -cresses : (n) — گل لاون : کاہو۔

Indian crocus : (n) — بوٹے ثعلب کی ایک نوع۔

Indian eye : (n) — ایک قسم کا گلابی پھول۔

Indian fig : (n) — گوار۔

Indian file : (n) — اکہری قطار۔

Indian fire : (n) — گندھک؛ مینڈھل اور شورے کا مرکب جو کافی

سفید روشنی کے ساتھ جلتا ہے اور سگنل کے کام آتا ہے ۔

Indian geranium : (n) ایک قسم کی گھاس جس سے خوشبو دار روغن حاصل ہوتا ہے ۔

Indian gift : (n) تحفہ جس کے لئے برابر کا تحفہ جواباً مطلوب ہوتا ہے ۔

Indian grass : (n) باجرے کی ایک قسم ۔

Indian hemp : (n) سن؛ ہندی بھنگ ۔

Indian hog : (n) بڑھیلا ۔

Indian ink/Indian-ink : (n) دیکھو India ink

Indian leaf : (n) ایک قسم کی دار چینی کا خوشبو دار پتا ۔

Indian light : (n) ہوائی یا چرخی جو سگنل کے طور پر کام آئے ۔

Indian meal : (n) مکئی کا دلیا ۔

Indian oak : (n) ساگوان کا د رخت ۔

Indian Ocean : (n) بحر ہند ۔

Indian path : (n) پگڈنڈی جو جنگل سے گزرے ۔

Indian physic : (n) شمالی امر یکا کا گلاب نما پودا؛ امر یکا کی ایک خاص قسم کی جڑی بوٹی ۔

Indian pipe : (n) بے پتیوں والا طفیلی پودا جس میں ایک ہی گلابی رنگ کے پھول ہوتے ہیں ۔

Indian plantain : (n) مرکب پو د و ں کی ایک جنس ۔

Indian poke : (n) ایک قسم کا پودا جو دافع جنون سمجھا جاتا تھا ۔

Indian pudding : (n) مکئی کے آٹے ، مکھن، د و دھ اور چینی سے تیار کیا ہوا ؛ مکئی کا دلیا پڈ نگ ۔

Indian red : (n) دیکھو India red

Indian reed : (n) تیر نلکی (جس سے امر یکی انڈ ین تیر کا نشانہ لگاتے ہیں) ۔

Indian reed : (n) گل تسبیح کی ایک قسم؛ خیز راں ہندی ۔

Indian rice : (n) کناڈی چاول ۔

Indian shoe : (n) (۱) ہرن کی کھال کا جوتا جو شمالی امر یکا کے دیسی پہنتے ہیں ۔ (۲) ایک امر یکی پودے کا نام ۔

Indian shot : (n) دیکھو Indian reed

Indian soap-nut : (n) ر یٹھا ۔

Indian summer : (n) امر یکا میں خزاں کا آخری حصہ جس میں بارش بالکل نہیں ہوتی ۔

Indian tobacco : (n) امر یکی لو بیلیا کی ایک قسم ۔

Indian turnip : (n) شلجم کی ایک قسم ۔

Indian walnut : (n) اخرو ٹ ۔

Indian weed : (n) تمباکو ۔

Indian yellow : (n) ایک چمکیلا زرد رنگ ۔

Indianist : (n) ہند و ستان کی زبانوں یا تار یخ کا ماہر ۔

Indianize : (v) ہند و ستانی بنانا؛ محکموں میں ہند و ستانیوں کو ملازم رکھنا ۔

Indican : (n) (۱) شیرہ ٔ نیل؛ انڈ یکان ۔ (۲) ایک قسم کا پوٹاشیم کا نمک جو جانوروں کے پیشاب میں پایا جاتا ہے ۔

**Indicant : (a)** ظاہر کرنے والا؛ نمائندہ۔

**Indicant : (n)** (طب) مناسب علاج بتانے والا۔

**Indicate : (v)** (۱) ظاہر کرنا؛ بتانا؛ دلالت کرنا۔ (۲) (طب) علاج کا متقاضی ہونا؛ ضروری ہونا؛ ضرورت ہونا۔ (۳) اشارہ کرنا؛ مجمل طور پر بیان کرنا۔ (٤) علامت ہونا۔

**Indication : (n)** اظہار؛ نشان؛ علامت؛ دلیل۔

**Indicative : (a & n)** (۱) (صرف و نحو) بیانیہ؛ طور بیانیہ۔ (۲) مظہر؛ دال؛ ظاہر کرنے والا۔

**Indicatively : (adv.)** فعل کی حالت بیانیہ کے طور پر؛ بتاتے ہوئے؛ ظاہر کرتے ہوئے۔

**Indicator : (n)** (۱) بتانے والا؛ دکھانے والا؛ مظہر۔ (۲) کسی پیمانے کی سوئی؛ عدد نما؛ مظہار؛ نمائندہ۔ (۳) (کیمیا) کا شفہ؛ (نباتیات) مسکن نما۔ (٤) شہد کا چھتہ بتانے والی چڑیا۔

**Indicator-card : (n)** کارڈ جس پر بھاپ انجن کا خاکہ کھینچا جاتا ہے۔

**Indicator-cylinder : (n)** بھاپ انجن کا استوانہ۔

**Indicator-diagram : (n)** بھاپ انجن کا خاکہ جس میں مختلف نقطوں پر جو دباؤ ہوتا ہے وہ ظاہر ہوتا ہے، مظہار شکل۔

**Indicator-muscle : (n)** وہ عضلہ جو انگشت شہادت کو بڑھاتا ہے۔

**Indicator-printer : (n)** ٹیلی گرافی کے اظہار کی سوئی۔

**Indicator telegraph : (n)** ایک قسم کی ٹیلی گرافی جس میں الفاظ ایک سوئی کے ذریعہ ڈائل پر بتائے جاتے ہیں۔

**Indicatory : (a)** بیانیہ؛ اظہار یہ؛ ظاہر کرنے والا؛ توضیحی؛ نمائندہ۔

**Indicatrix : (n)** ایک منحنی جس کو مماسی سطح کے نزد یک اور متوازی دوسری سطح سے قطع کیا جاتا ہے۔

**Indicavit : (n)** امتناعی حکمنامہ جس سے کسی مقدمے کو کلیسا کی عدالت سے ہٹا کر شاہی عدالت میں پیش کیا جاتا ہے۔

**Indicium : (n)** علامت؛ نشان۔

**Indicolite : (n)** نیلا ترملین۔

**Indict : (v)** الزام لگانا؛ الزام عائد کرنا؛ مقدمہ چلانا۔

**Indictable : (a)** قابل الزام شخص جس پر مقدمہ چلایا جائے؛ ملزم بنانے والا (فعل)۔

**Indictee : (n)** جس پر الزام لگایا گیا ہو؛ ملزم۔

**Indicter : (n)** الزام لگانے والا۔

**Indiction : (n)** (۱) اعلان؛ اعلان عام؛ تقرری؛ نفاذ۔ (۲) قسطنطین کی مقرر کی ہوئی پانزدہ سالہ محصول کی مدت۔ (۳) محصول ملکیت کی تشخیص جو رومی سلاطین کے عہد میں ہر پندرہ سال کے بعد ہوتی تھی۔ (٤) مندرجہ بالا محصول۔

**Indictional : (a)** برسوں کے دور سے متعلق۔

**Indictment : (n)** (۱) باضابطہ الزام لگایا جانا؛ فرد قرار داد جرم کا عائد کرنا یا ہونا؛ استغاثہ؛ نالش؛ دعویٰ۔ (۲) الزام تحریری مصدقہ جیوری کلاں؛ چالان۔ (۳) فرد قرار داد جرم۔

**Bill of indictment :** تحریر استغاثہ؛ جو کلاں جیوری کے سامنے پیش ہوتا ہے۔

**Indies : (n)** جزائر کا نام جو اب جزائر شرق الہند (East Indies) اور جزائر غرب الہند (West Indies) کہلاتے ہیں۔

Indifference : (n) (۱) بے توجہی؛ بے پروائی؛ بے اعتنائی۔ (۲) غیر جانبداری؛ نزاعی مسئلوں میں کوئی رائے نہ دینا۔ (۳) غیر اہم ہونا؛ خفیف ہونا۔ (٤) مقناطیس کا درمیانی حصہ جہاں دونوں سروں کی قوت کشش ایک دوسرے کو بے اثر بناتی ہے۔

Magnetic Indifference point/point of indifference : مقناطیس کا درمیانی حصہ جہاں دونوں سروں کی قوت کشش ایک دوسرے کو بے اثر بناتی ہے۔

Indifferent : (a) (۱) غیر جانب دار؛ غیر طرفدار؛ نزاعی مسائل میں کوئی رائے نہ رکھنے والا۔ (۲) دلچسپی نہ رکھنے والا؛ نہ موافق؛ نہ مطابق۔ (۳) نہ اچھا نہ برا؛ بین بین۔ (٤) قابل اطمینان۔ (٥) (کیمیا، طبیعیات) معتدل؛ تعدیل۔ (٦) غیر اہم؛ خفیف۔ (۷) (ما بعد الطبیعیات) خالی۔ (۸) کسی قدر برا۔ (۹) مر یضانہ۔

Indifferent : (n) غیر جانب دار شخص۔

Indifferentism : (n) (۱) لا پروائی۔ (۲) کسی مسئلے خصوصاً مذہبی امور میں بے پروائی۔ (۳) (فلسفہ) عقیدہ عینیت؛ عینیت۔ (٤) آزادئ مذاہب؛ آزادہ روی۔

Indifferentist : (n) بے پروا؛ آزادہ رو۔

Indifferently : (adv.) (۱) بے توجہی سے؛ بے اعتنائی سے۔ (۲) غیر جانب داری سے۔

Indifferentness : (n) بے توجہی؛ بے اعتنائی؛ غیر جانب داری؛ آزادہ روی۔

Indifulvin : (n) (کیمیا) ایک قسم کا بُھر بُھرا گوند $(C_{22}H_{20}N_3O_3)$ جو شیرہ نیل سے حاصل ہوتا ہے۔

Indifuscin : (n) (کیمیا) شیرہ نیل سے حاصل ہونے والا ایک بھورا سفوف $(C_{24}H_{20}N_3O_9)$۔

Indigen : (n) باشندہ؛ رہنے والا۔

Indigena : (n) دیکھو Indigen

Indigenal :(a) وطنی؛ دیسی؛ ملکی؛ فطری علاقہ رکھنے والا؛ اندرونی۔

Indigence : (n) افلاس؛ غربت؛ ناداری۔

Indigency : (n) دیکھو Indigence

Indigene : (n) دیکھو Indigen

Indigenous : (a) دیکھو Indigenal

Indigenously : (adv.) فطری طور پر؛ ملکی طور پر۔

Indigenousness : (n) ملکی ہونا؛ وطنی؛ دیسی ہونا۔

Indigent : (a) غریب؛ نادار؛ مفلس۔

Indigently : (adv.) ناداری میں؛ بطور مفلس۔

Indigentness : (n) مفلس ہونا؛ نادار ہونا۔

Indigestable : (a) (۱) ناقابل ہضم ہونا؛ دیر ہضم؛ ثقیل۔ (۲) (مجازاً) جو ذہن نشیں نہ ہو سکے۔

Indigestableness : (n) ناقابل ہضم ہونا؛ دیر ہضم ہونا؛ ثقیل ہونا۔

Indigested : (a) (۱) بے شکل؛ بے ترتیب۔ (۲) بے سوچا سمجھا؛ جو اچھی طرح ذہن نشیں نہ ہوا ہو۔ (۳) جو پچایا ہضم نہ ہوا ہو؛ غیر منہضم۔

Indigestibility : (n) دیکھو Indigestableness

Indigestion : (n) (۱) بدہضمی؛ سوء ہضم؛ ضعف معدہ۔ (۲) غیر منہضم حالت۔

Indigestive : (a) بدہضمی یا ضعف معدہ میں مبتلا؛ بدہضمی پیدا کرنے والا۔

**Indigitate : (v)** ایک دو سرے میں پھنسانا یا اٹکانا (جس طرح دونوں ھاتھوں کی انگلیوں کو اپس میں پھنسایا جاتا ھے) ۔

**Indigitation : (n)** (طب) انغماد (معوی) ۔

**Indiglucin : (n)** (کیمیا) ایک هلکی زرد رنگ کی چینی جو شیرہ ' نیل میں پائی جاتی ھے ۔

**Indign : (a)** ناقابل؛ نالائق؛ ناسزا ۔

**Indignant : (a)** (بجا طور پر) برھم؛ نہایت خفا؛ طیش میں؛ غصے میں ۔

**Indignantly : (adv.)** طیش سے؛ غصہ سے ۔

**Indignation : (n)** طیش؛ غصہ؛ برھمی؛ خفگی؛ غیظ؛ (دینیات) عقوبت ۔

**Indignation meeting : (n)** جلسہ ' احتجاج ۔

**Indignity : (n)** ذلت؛ ہتک؛ اہانت؛ بے عزتی؛ بے وقری؛ توھین؛ سبکی ۔

**Indigo : (n)** نیل ۔

**Indigo : (a)** نیلا ۔

**Indigo-berry : (a)** جنس انڈیا کا پھل جس سے نیلا رنگ حاصل کیا جاتا ھے ۔

**Indigo-bird : (n)** نیلا سہرا ؛ شمالی امریکا کا ایک نر پرندہ جس کا سر اور بالائی حصہ نیلا ھوتا ھے ۔

**Indigo-blue : (a)** (۱) نیلا ۔ (۲) نیلا رنگ ۔

**Indigo-brown : (n)** ایک بھورے رنگ کا گوند دار مادہ جو تجارتی نیل میں پایا جاتا ھے ۔

**Indigo-carmine : (n)** سوڈ یم یا پوٹاشیم کا نیل ڈائی سلفونیٹ جو ر یشم رنگنے میں استعمال ھوتا ھے ۔

**Indigo-copper : (n)** نیلا تانبہ ۔

**Indigo-finch : (n)** دیکھو Indigo-bird

**Indigo-gelatine/ -gluten : (n)** ایک چیپ دار مادہ جو تجارتی نیل میں پایا جاتا ھے ۔

**Indigo-green : (n)** سبز مادہ جو الکحلی محلول میں نیل کے ساتھ پوٹاش ملانے سے حاصل ھوتا ھے ۔

**Indigo-plant : (n)** نیل کا پودا؛ درخت نیل ۔

**Indigo-purple : (n)** ارغوانی رنگ جو نیل سے حاصل ھوتا ھے ۔

**Indigo-purpurin/-red : (n)** ایک مادہ جو نیل کا ھم ترکیب ھوتا ھے اور شیرہ ' نیل کی تحلیل سے حاصل ھوتا ھے ۔

**Indigo-snake : (n)** (۱) شمالی امریکا کا سیاھی مائل نیلا تقریباً آٹھ فٹ لمبا سانپ؛ ناقب سانپ ۔

**Indigo-white : (n)** اکسیجن نکالا ھوا نیل ۔

**Indigo-yellow : (n)** ایک شفاف زرد مادہ ۔

**Indigometer : (n)** نیل پیما ۔

**Indigometry : (n)** نیل پیمائی ۔

**Indigotate : (n)** (کیمیا) نیل کے ترشے کا نمک ۔

**Indigotic : (a)** نیل کا؛ نیل سے متعلق؛ نیل سے بنایا ھوا ۔

**Indigotic acid : (n)** نیل کا ترشہ ۔

**Indigotin : (n)** دیکھو Indigo-blue

**Indihumin : (n)** شیرہ ' نیل کی تحلیل سے حاصل ھونے والا ایک مادہ ۔

**Indin : (n)** گلابی رنگ کا ایک بلوری مادہ جو نیل کا ھم ترکیب ھے ۔

Indirect : (a) (۱) بالواسطہ ۔ (۲) پھیر کا؛ چکر کا؛ ٹیڑھا ۔ (۳) (معاشیات) بالواسطہ (محصول) ۔ (٤) ضمنی؛ ذیلی ۔ (٥) (کام وغیرہ) پرفر یب؛ کھوٹا ۔ (٦) غیر مستوی (قول وغیرہ) ۔

Indirect election : (n) (سیاسیات) د و ھرا انتخاب؛ بالواسطہ انتخاب ۔

Indirection : (n) (۱) پیچ؛ حیلہ؛ چال ۔ (۲) دغا؛ فر یب؛ مکر؛ عیاری؛ جعل سازی؛ مکاری؛ کیدی کی ۔

Indirectly : (adv.) (۱) بالواسطہ ۔ (۲) کنایتاً؛ ضمناً ۔

Indirectness : (n) (۱) پھیر؛ چکر ۔ (۲) بالواسطہ ہونا ۔ (۳) ضمنی ہونا؛ ذیلی ہونا ۔

Indiretin : (n) شیرہ٭ نیل سے حاصل ہونے والی ایک گہرے بھورے رنگ کی چمکدار رال ۔

Indirubin : (n) ایک مادہ جو نیل کا ہم ترکیب ہوتا ہے اور شیرہ٭ نیل کی تحلیل سے حاصل ہوتا ہے ۔

Indiscernible : (a) غیر ممیز؛ ناقابل امتیاز؛ نا معلوم؛ غیر محسوس ۔

Indiscernible : (n) غیر ممیز یا غیر محسوس شے ۔

Indiscernibleness : (n) غیر ممیز یا غیر محسوس ہونا ۔

Indiscernibly : (adv.) غیر محسوس طور پر؛ غیر ممیز طور پر ۔

Indiscerptibility : (n) لا یتجزیٰ ہونا؛ غیر تفر یق پذ یر ہونا؛ عدم تحلیل ۔

Indiscerptible : (a) لا یتجزیٰ ؛ ناقابل تحلیل؛ (کیمیا) تجز یہ نا پذ یر ۔

Indiscerptibleness : (n) دیکھو Indiscerptibility

Indiscerptibly : (adv.) لا یتجزیٰ طور پر؛ ناقابل تحلیل طور پر ۔

Indisciplinable : (a) غیر تربیت پذ یر؛ ناقابل انضباط ۔

Indiscipline : (n) بدنظمی؛ بد انتظامی؛ نظم و ضبط نہ ہونا ۔

Indiscoverable : (a) ناقابل انکشاف؛ ناقابل د ر یافت ۔

Indiscreet : (a) (۱) نا سمجھ ؛ نادان؛ نا فہم؛ نادانی کا ۔ (۲) بے احتیاط؛ ناعاقبت اندیش؛ خلاف احتیاط؛ ناعاقبت اندیشانہ ۔ (۳) بد تمیز؛ بد تہذ یب ۔

Indiscreetly : (adv.) نافہمی سے؛ بے احتیاطی سے ۔

Indiscreetness : (n) نا فہمی؛ نادانی؛ بے احتیاطی ۔

Indiscrete : (a) غیر منقسم؛ بسیط ۔

Indiscretely : (adv.) بغیر تقسیم کے؛ بغیر علیحدہ ہوئے ۔

Indiscretion : (n) (۱) نا فہمی کی حرکت؛ نادانی ۔ (۲) ناعاقبت اندیشی؛ بے احتیاطی؛ لغزش؛ مروجہ اخلاق کی خلاف ورزی ۔

Indiscriminate : (a) (۱) بے امتیاز؛ بے تفر یق ۔ (۲) منتشر؛ بے ربط؛ گڈ مڈ؛ بے اصول؛ بے قید (۳) قوت تمیز سے محروم؛ ناشناس ۔

Indiscriminate : (adv.) اندھا دھند؛ بلا امتیاز؛ بلا تمیز؛ بلا تفر یق ۔

Indiscriminately : (adv.) دیکھو Indiscriminate

Indiscriminateness : (n) بے اصولی یا تفریق یا امتیاز نہ ہونا ۔

Indiscriminating : (a) تمیز نہ کرنے والا؛ فرق نہ کرنے والا ۔

Indiscriminatingly : (adv.) تجز یہ نہ کرتے ہوئے؛ فرق نہ کرتے ہوئے ۔

Indiscriminative : (a) بے اصول؛ بے امتیاز؛ بے تفریق ۔

Indispensability : (n) ضروری یا لازمی ہونا؛ نا گزیری ۔

Indispensable : (a) ضروری؛ لازمی؛ ناگز یر؛ جس کے بغیر چارہ نہ ہو۔

Indispensableness : (n) دیکھو Indispensability

Indispensably : (adv.) ناگز یر طور پر؛ لازمی طور پر۔

Indispose : (v) (۱) ناقابل بنانا؛ معذ و ر کرنا ۔ (۲) دل پھیر دینا ۔ نفرت دلانا؛ کسی کام کے کرنے سے طبیعت ہٹا دینا ۔ (۳) طبیعت ناساز کرنا ۔

Indisposed : (a) ناساز ۔

Indisposition : (n) (۱) عارضی علالت؛ طبیعت کی ناسازی؛ عارضہ؛ شکایت ۔ (۲) بے رغبتی؛ بے دلی سے کسی کام کا کرنا ۔ (۳) نفرت؛ کراہت ۔ (٤) ذمہ دار نہ ہونا ۔

Indisputability : (n) مسلّم ہونا؛ غیر متنازع فیہ ہونا؛ یقینی ہونا ۔

Indisputable : (a) مسلّم؛ مانا ہوا؛ غیر متنازع فیہ؛ جس میں بحث کی گنجائش نہ ہو ۔

Indisputableness : (n) دیکھو Indisputability

Indisputably : (adv.) مسلّم طور پر؛ یقینی طور پر ۔

Indissociable : (a) تجزیہ نا پذیر؛ علاحدگی نا پذیر ۔

Indissolubility : (n) (۱) نا قابل تحلیل ہونا؛ حل نا پذیری ۔ (۲) پائداری؛ اُستواری؛ علاحدگی نا پذیری ۔

Indissoluble : (a) (۱) پائدار؛ واثق؛ استوار؛ پکا ۔ (۲) (کیمیا) ناقابل تحلیل؛ حل نا پذیر ۔

Indissolubleness : (n) دیکھو Indissolubility

Indissolubly : (adv.) ناقابل تحلیل طور پر؛ نہایت مضبوطی ۔

Indistinct : (a) (۱) دھندلا؛ غیر واضح؛ غیر ممیز ۔ (۲) مبہم؛ بے ربط ۔

Indistinctly: (adv.) غیر واضح طور پر؛ مبہم طور پر ۔

Indistinctive : (a) غیر امتیازی؛ غیر مخصوص ۔

Indistinctively : (adv.) غیر امتیازی طور پر ۔

Indistinctiveness : (n) غیر امتیازی ہونا؛ غیر مخصوص ہونا ۔

Indistinctness : (n) دھندلا پن؛ ابہام؛ بے ربطی ۔

Indistinguis ability : (n) ناقابل شناخت ہونا؛ ناقابل امتیاز ہونا ۔

Indistinguishable : (a) جس کی شناخت نہ ہو سکے؛ ناقابل شناخت؛ ناقابل امتیاز ۔

Indistinguishableness : (n) دیکھو Indistinguishability

Indistinguishably : (adv.) ناقابل شناخت طور پر ۔

Indistributable : (a) ناقابل تقسیم؛ غیر منقسم؛ جس کی تقسیم نہ ہو سکے ۔

Indisturbable : (a) خلل نا پذ یر ۔

Indite : (v) (۱) لکھنا؛ تصنیف کرنا ؛کہنا (نظم وغیرہ)۔ (۲) (مزاحاً) لکھنا (خط وغیرہ)۔

Inditement : (n) تحریر (نظم یا نثر )؛ کہنا (نظم وغیرہ)۔ (۲) (مزاحاً) لکھنا (خط وغیرہ)۔

Inditer : (n) لکھنے والا ؛ مصنف ۔

Indium : (n) (کیمیا) انڈ یم؛ ایک نہایت کمیاب چاندی سی سفید ا و ر ملائم دھات ۔

Indivertible : (a) اٹل؛ مبرم؛ پائیدار ۔

Indivertibly : (adv.) اٹل طور پر ۔

Individable : (a) ناقابل تقسیم؛ غیر منقسم ۔

Individual : (a) (۱) ذاتی؛ شخصی؛ کسی شخص کی ذات سے مخصوص ۔ (۲) جز و ی؛ مخصوص ۔
(۳) منفرد؛ انفرادی ۔

Individual : (n) (۱) کسی طبقے کا منفرد رکن؛ فرد؛ فرد نوع ۔
(۲) فرد؛ نفر؛ ضد جماعت ۔ (۳) (عام) شخص؛ انسان ۔ (٤) (نباتیات و حیوانیات) فرد؛ فرد نوع ۔
(٥) (منطق) وہ شے جو ضمنی جنسوں میں تقسیم نہ ہو سکے ۔ (٦) (حیاتیات) منفرد جسم نامی ۔

Individualism: (n) (۱) انانیت؛ خودی ۔ (۲) انفرادیت؛ عمرانیت کا وہ نظریہ جس کی رو سے افراد کو عمل کی آزادی ہونا چاہئے (ضد ، اجتماعیت یا اشتراکیت)۔
(۳) (فلسفہ) انانیّت ۔

Individualist : (n) انفرادی؛ انفرادیت پسند ۔

Individualistic : (a) انفرادیت پسندانہ ۔

Individuality : (n) (۱) منفرد ہونا؛ جداگانہ وجود رکھنا؛ فردیت ۔
(۲) شخصیت ۔(۳) (جمع) شخصی خصوصیات ۔
(٤) خاص مزاج ۔

Individualization : (n) (۱) فرد بننا یا بنانا؛ تخصیص ؛ تفرید ۔
(۲) کج رووں کی ایک اصلاحی ترکیب ۔

Individualize : (v) (۱) منفرد کرنا؛ فرد قرار دینا؛ فرد بنانا ۔
(۲) صراحت کرنا؛ تعین کرنا؛ تخصیص کرنا ۔
(۳) کسی فرد کو سپرد کرنا ۔

Individually : (adv.) (۱) شخصی طور پر؛ ذاتی طور پر؛ فرد کی حیثیت سے ۔ (۲) مخصوص طور پر ۔
(۳) ایک ایک کر کے؛ فرداً فرداً؛ منفرداً ۔

Individually different : (a) مختلف (بحیثیت فرد کے) ۔

Individually the same : بالکل وہی؛ بعینہ وہی ۔

Individuate : (a) منفردکیا ہوا؛ تخصیص کیا ہوا ۔

Individuate : (v) (۱) منفرد کرنا؛ فرد بنانا؛ فرد قرار دینا ۔

Individuation : (n) (۱) فرد بنانا ۔ (۲) (حیاتیات) امتیاز فرد؛ فردیت ۔

Individuum : (n) (۱) لا یتجزیٰ ؛ غیر منقسم ۔ (۲) (منطق) فرد نوع ۔
(۳) شخص؛ شے ۔

Individuum vagum : (n) غیر مشخص شخص ۔

Indivisibility : (n) ناقابل تقسیم یا غیر منقسم ہونا؛ تقسیم ناپذیری ۔

Indivisible : (a) ناقابل تقسیم؛ جس کی تقسیم نہ ہو سکے؛ غیر تقسیم پذیر؛ غیر منقسم لا یتجزیٰ ؛ تقسیم ناپذیر ۔

Indivisible : (n) غیر منقسم شے؛ زرہ ۔

Method of indivisibles : غیر منقسم چیزوں کی بنا پر رقبہ؛ حجم وغیرہ کی پیمائش کا طریقہ ۔

Indivisibleness : (n) غیر منقسم ہونا؛ لایتجزیٰ ہونا ۔

Indivisibly : (adv.) غیر منقسم طور پر ۔

Indivision : (n) عدم تقسیم؛ غیرمنقسم حالت ۔

Indo : سابقہ بمعنی " ہند وستانی" "ہند" ۔

Indo/Ind -: (Prefix) (کیمیا) سابقہ بمعنی "نیل کا" ۔

Indo-Chinese : (n) ہند چینی ۔

Indo-European : (a) ہند یورپی ۔

Indo-European : (n) ہند یورپی نسل کا آدمی ؛ آریائی ۔

Indo-Germanic : (a) ہند جرمنی ؛ اس خاندان السنہ کا جو یورپ کے بیشتر حصے اور ایشیا میں شمالی ہند تک بولی جاتی ہیں ۔

Indo-Germanist : (n) هند جرمنی لسانیات کا ماہر ۔

Indocile : (a) غیر تعلیم پذیری؛ نافرماں بردار؛ سرکش ۔

Indocility : (n) غیر تعلیم پذیری؛ نا فرماں برداری؛ سرکشی ۔

Indoctrinate : (v) (۱) تعلیم دینا ۔ (۲) خاص اصول و عقائد کی تعلیم دینا ۔

Indoctrination : (n) تعلیم ۔

Indogen : (n) $C_6H_4 \langle {}^{Co}_{NH} \rangle C$ گروپ کا نام ۔

Indogenide : (n) دوسرے اصلیے کے ساتھ Indogen کا کوئی مرکب ۔

Indoin : (n) ایک قسم کا نیلا رنگ ۔

Indole : (n) (کیمیا) ایک بلوری مادہ جو نیل کی تحلیل سے مصنوعی طور پر حاصل کیا جاتا ہے ۔

Indole group : (n) وہ گروپ جس میں انڈ ول ، Isatin اور نیل اور د وسرے نسبتی مرکبات اور ماخوذات شامل ہیں ۔

Indolence : (n) کاہلی؛ آرام طلبی ۔

Indolent : (n) (۱) (مرضیات) سن؛ مردہ؛ جس میں درد نہ ہو ۔ (۲) کاہلی؛ آلکسی؛ مجہول؛ آرام طلب ۔

Indolent tumour : (n) سُن گُمڑا؛ بغیر د رد رسَولی ۔

Indolently : (adv.) کاہلی سے؛ آرام طلبی سے ۔

Indolentness : (n) کاہلی؛ آرام طلبی ۔

Indoline : (n) (کیمیا) Indole کا کثیر سالمی مرکب ۔

Indology : (n) هند وستان اور اس کے باشند وں کا زبان و ادب، تاریخ ، نفسیات اور رسم و رواج کے نزیعہ مطالعہ کرنا۔

Indomitability : (n) نہ دبنا؛ متزلزل نہ ہونا ۔

Indomitable : (a) (۱) مغلوب نہ ہونے والا؛ نہ دبنے والا ۔ (۲) غیر متزلزل ۔

Indomitableness : (n) مغلوب نہ ہونا؛ متزلزل نہ ہونا ۔

Indomitably : (adv) مغلوب نہ ہو کر؛ غیر متزلزل طور پر ۔

Indonesian: (a) انڈونیشیائی؛ جزائر شرق الہند سے متعلق ۔

Indonesian : (n) انڈ ونیشیائی جزائر شرق الہند کا باشندہ ۔

Indoor / In - door : (a) (۱) بھیتری؛ گھر کا؛ اند رونی ۔ (۲) خیرات خانے کے اند ر کا ۔

Indoor : (a) اند رون خانہ؛ گھر کے اند ر ۔

Indoors : (adv) دیکھو Indoor

Indophenol : (n) تار کول کا رنگ جو رنگریزی میں کام آتا ہے ۔

Indorsation : (n) (۱) دستخط ظہری؛ تحریر ظہری؛ عبارت ظہری؛ پشت پر لکھی ہوئی تحریر ؛ پشتی تصدیق ۔ (۲) تصد یق ۔

Indorse : دیکھو Endorse

Indoxyl : (n) (کیمیا) ایک بھورا روغن جو Ozyndol کا ہم ترکیب ہوتا ہے ۔

Indoxylic acid : (n) ایک سفید بلوری رسوب جو پانی میں تھوڑا گھل جاتا ہے ۔

Indoxylates : (n) Indoxylic acid کے نمکیات ۔

Indraught / Indratt : (n) (۱) اند ر کی طرف کھینچنا ۔ (۲) اند ر آنے والا جھونکا وغیرہ ۔

Indrawal : (n) دیکھو Indraught

Indrawing : (a) اندر کھینچنے والا؛ اندر کی طرف کھینچنے والا؛ دروں کش ۔

Indrawn : (a) اندر کی طرف کھینچا ہوا ۔

Indri / Indris : (n) اندری؛ لنگور کی قسم کا ایک جانور جو مڈغاسکر میں پایا جاتا ہے ۔

Indubious : (a) بے شبہ ؛ مسلّم ۔

Indubitable : (a) بے شبہ؛ مسلّمہ؛ یقینی ؛ ناقابل تردید ۔

Indubitableness : (n) بے شبہ ہونا؛ ناقابل تردید ہونا ۔

Indubitably : (adv.) بلا شک و شبہ ۔

Induce : (v) (۱) آمادہ کرنا ؛ ترغیب دینا؛ راغب کرنا ۔ (۲) اٹھانا؛ برپا کرنا؛ پیدا کرنا؛ باعث ہونا ؛ موجب ہونا ۔ (۳) (برق و مقناطیس) اماله کرنا؛ امالے سے رو پیدا کرنا ۔ (٤) اخذ کرنا؛ نتیجه نکالنا؛ استقرار کرنا؛ استقرار سے نتیجه اخذ کرنا ۔

Induced : (a) امالی ؛ ترغیب دیا ہوا؛ مائل کیا ہوا ۔

Induced current : (n) امالی رَو ؛ امالی کرنٹ ۔

Induced magnetism : (n) امالی مقناطیسیت ۔

Inducement : (n) (۱) تحریک؛ ترغیب؛ تحریص؛ لالچ ۔ (۲) محرک؛ باعث ۔

Inducer : (n) راغب کرنے والا ؛ ترغیب دینے والا؛ اماله کرنے والا؛ مائل کرنے والا ؛ اخذ کرنے والا ۔

Induct : (v) (۱) قبضه دینا؛ جائزہ دینا(گرجا کی جاگیر کا) ؛ داخل کرنا؛ بٹھانا ۔ (۲) آشنا کرنا؛ ابتدائی مراحل طے کرنا؛ روشناس کرنا ۔ (۳) اماله کرنا؛ امالے سے برقی رو پیدا کرنا ۔

Inductance : (n) امالیت؛ اماله بالذّات ۔

Inductance - coil : (n) وسیع امالیت کا لچھا ۔

Inductile : (a) (۱) بے لچک؛ (طبع) غیر متحد؛ تار نا پذیر ۔ (۲) غیر صورت پذیر ۔ (۳) غیر اثر پذیر ۔

Inductility : (n) تارناپذیری ؛ بے لچک ہونا؛ غیر صورت پذیری ۔

Induction : (n) (۱) قبضه دلانا؛ داخل کرنا ۔ (۲) تمہید؛ دیباچه ۔ (۳) ثبوت میں واقعات پیش کرنا ۔ (٤) (منطق) استقراء ؛ جزوی مثالوں سے کلی نتیجه اخذ کرنا ۔ (٥) (برق و مقناطیس) اماله ۔ (٦) (ریاضیات) استقراء ۔

Electro-magnetic induction : برقی مقناطیسی اماله ۔

Electrodnamic induction : برقی قُواحر کی اماله ۔

Electrostatic induction : برقی سکونی اماله ۔

Magnetic induction : مقناطیسی اماله ۔

Mutual induction : مشترک اماله ۔

Voltaic induction : کیمیا برقی اماله ۔

Induction coil : (n) امالی لچھایا چکر؛ امالی کائل ۔

Induction pipe : (n) وہ نلکی جس کے ذ ریعه بھاپ انجن کے استوانه میں زوردار بھاپ پہنچائی جاتی ہے ۔

Induction port : (n) وہ سوراخ جس سے بھاپ کے بکس سے بھاپ استوانه میں جاتی ہے ۔

Induction valve : (n) بھاپ کے استوانه میں جانے پر قابو رکھنے والا صمام ۔

Inductional : (a) استقراء یا اماله سے متعلق ۔

Inductional balance : (n) امالی توازن ۔

Inductive : (a) (۱) (منطق ، ر یاضیات) استقرائی ۔
(۲) (برقیات و مقناطیس) امالی؛ اماله انگیز ۔
(۳) تمہیدی؛ تعارفی ۔

Inductively : (adv) استقراء سے؛ امالے سے ۔

Inductiveness : (n) استقرائی یا امالی ہونا ۔

Inductivity : (n) استقرائیت ؛ امالیت ۔

Inducto - : جزوترکیبی بمعنی " امالی" ۔

Inductometer : (n) (برقیات ) اماله پیما ۔

Inductor : (n) (۱) جائزہ دلانے والا (گرجاکی جاگیر کا ) ۔
(۲) اماله گر؛ ممیل؛ امالی مشین کا کوئی حصه ۔

Inductorium : (n) (۱) امالی کائل ۔ (۲) اماله آفریں ۔

Inductory : (a) تمہیدی؛ تعارفی ۔

Indue : دیکھو Endue

Indulge : (v) (۱) (کسی شخص کی) حسب مرضی کوئی کام کرنا؛ خواهش پوری کرنا؛ نازبرداری کرنا ۔
(۲) دے کر خوش کرنا؛ دلجوئ کے لئے دینا ۔
(۳) مزے لینا؛ لطف اند وز ہونا؛ جی بھر کے مزے لینا ۔ (٤) دل کھول کر پورا کرنا (شوق وغیرہ)؛ شوق ہونا ؛ عادی ہونا ۔ (٥) هنڈی کے وقت یا مدت میں توسیع کرنا ۔

Indulgence : (n) (۱) عادت؛ شوق ۔ (۲) دلجوئی ؛ نازبرداری ۔
(۳) مروت؛ شفقت؛ لطف اند وزی ۔(٤) رعایت؛ خاص حق ۔ (٥) (رومی کلیسا) کلیسائی رسم (عشائے ربانی وغیرہ) کے بعد پادری سزا کی معافی پادری کے ہاتھ سے ۔ (٦) هنڈی یا قرض کی ادائیگی کی معیاد میں توسیع ۔

Declaration of Indulgence : مذہبی آزادی کا اعلان خصوصاً وہ جو کہ چارلس ثانی نے ١٦٧٢ء اور جیمس ثانی نے ١٦٨٧ء میں کیا تھا ۔

Indulgence : (v) (رومی کلیسا) معافی نامه ملحق کرنا ۔

Indulgenced : (n) (رومی کلیسا) وہ دعائیں وغیرہ جن سے گنہگاروں کومعافی مل جاتی ہے ۔

Indulgency : (n) دیکھو Indulgence

Indulgent : (a) مہربان؛ شفیق؛ بامروت ؛ شفیقانه؛ مہربانی کا ۔

Indulgently : (adv) شفقت سے ؛ مروت سے؛ دلجوئی سے ۔

Indulgentness : (n) شفقت؛ مہربانی؛ مروت؛ التفات ۔

Indulger : (n) نازبرداری کرنے والا؛ لطف اندوز ہونے والا؛ عادی ۔

Indulgingly : (adv.) نازبرداری کرتے ہوئے ؛ دلجوئی کرتے ہوئے ۔

Induline : (n) انیلن (aniline) سے نسبت رکھنے والے مرکبوں کے ایک سلسلے کا نام ۔

Indult / Indulto : (n) (۱) ان اشیا کی نسبت جن کی عام کلیسائی قانون میں اجازت نہیں ؛ پوپ کی خاص اجازت؛ اجازت خاص ۔ (۲) (تاریخ) د رآمد شدہ اشیا پر محصول جواسپین یا پرتگال کے بادشاہ کو دیا جاتا تھا ۔

Induna : (n) زولس (Zulus) ، مٹابیلے (Matabele) اور د وسرے افریقی قبیلوں کے بادشاہ یا سردار کے ما تحتی افسر ۔

Induplicate : (a) (نباتیات) د روں نُورد ۔

Induplication : (n) (نباتیات) د روں نُوردی ۔

Induplicative : (a) دیکھو Induplicate

Indurate : (v) (۱) سخت ہونا؛ سخت کرنا؛ کڑاکرنا؛ کڑاہونا ۔
(۲) دل پتھر کر لینا؛ بے حس ہو جانا؛ سخت دل ہو جانا ۔

Induration : (n) سختی؛ کڑاپن؛ بے حسی؛ سخت دلی؛ شدت؛ راسخ ہوجانا ۔

Indurative : (a) سخت کر دینے والا؛ بے حس کرنے والا ؛ شدید کرنے والا ۔

Indusial : (a) خول لارواسے بنا ہوا ۔

Indusial limestone : (n) دریائی چونا پتھر کی ایک شکل ۔

Indusiate : (a) (نباتیات) جامہ پوش؛ رختہ پوش ۔

Indusiated : (a) دیکھو Indusiate

Induciform : (a) جامہ نما ؛ رختہ نما ۔

Indusium : (n) (۱)(نباتیات ) وہ جھلی جس میں فرن کے پھل ہوتے ہیں ؛ جامہ ؛ محرم ۔ (۲) (نباتیات ) وہ باریک روئیں جوبعض پھولوں کے سر بقچے کے گرد ہوتےہیں۔ (۳) (حیوانیات ) پھل روپ کا خول ؛ خول لاروا۔ (٤) (تشریح ) غلاف جنین ۔

Industrial : (a) (۱) صنعت و حرفت کے متعلق ؛ صنعتی ۔ (۲) انسانی محنت سے حاصل کیا ہوا ۔

Industrial : (n) (۱) اہل صنعت و حرفت؛ کارخانے کا مالک یامزد ور ۔(۲)مشترکہ صنعتی کمپنی کے حصے ۔

Industrial arts : (n) صنعتی فنون ۔

Industrial Chemistry : (n) صنعتی کیمیا ۔

Industrial dispute : (n) صنعتی نزاع ۔

Industrial frequency : (n) صنعتی تعداد ۔

Industrial psychology : (n) صنعتی نفسیات ۔

Industrial relations : (n) صنعتی تعلقات ۔

Industrial revolution : (n) صنعتی انقلاب؛ وہ تغیر جو انیسویں صدی کے شروع میں مشینوں کی ایجاد سے صنعت و حرفت میں رونما ہوا ۔

Industrial School : (n) صنعتی مد رسہ ؛ خصوصاً لاوارث اور بے سہارا لڑکوں کا مد رسہ جس میں ان کو تعلیم کے علاوہ کوئی پیشہ بھی سکھایا جاتا ہے ۔

Industrial Union : (n) صنعتی مزد وروں کی یونین ۔

Industrialism : (n) صنعتیت؛ صنعتی نظام ۔

Industrialist : (n) حامی صنعتیت؛ مالک مصنع؛ صنعتی کارخانے کا مالک ۔

Industrialization : (n) صنعتی کارخانے قائم کرنا؛ صنعتی بنانا؛ صنعتاؤ ۔

Industrialize : (v) (کسی ملک میں) مشینوں کی صنعت کاری کرنا ؛ صنعتی کارخانے کھولنا ۔

Industrially : (adv.) صنعت و حرفت کے لحاظ سے ۔

Industrious : (a) محنتی؛ جفاکش ۔

Industriously : (adv.) تن دہی سے؛ جفاکشی سے؛ محنت سے ۔

Industriousness : (n) جفاکشی؛ محنت؛ تن دہی ۔

Industry : (n) (۱) صنعت و حرفت ۔ (۲) محنت؛ جفاکشی؛ تن دہی ۔ (۳) مفید شغل ؛ کارآمد مشغلہ ۔

House of industry : محتاج خانہ ۔

School of industry : صنعتی مد رسہ ۔

Indutive : (a) (نباتیات ) پوست دار (بیج) ۔

Induviae : (n) (نباتیات) اوراق باقیہ؛ باقی پتے ۔

Induviate : (a) باقی پتوں والا ۔

Indwell : (v) (۱) اند ر رهنا؛ سما جانا ۔ (۲) (مجازاً) اند ر هونا؛ ته میں هونا ۔ (۳) گھر کر لینا؛ جاگزیں هو جانا ۔

Indweller / In - dweller : (n) (۱) اند ر رهنے والا؛ مقیم ۔ (۲) اند رونی طاقت ۔

Indwelling : (n) (۱) اند ر رهنا؛ گھر کر لینا ۔ (۲) دل یا روح میں خدا کا وجود ۔

Indwelling : (a) (۱) اند رونی؛ اندر رهنے والا ۔ (۲) کسی عضو میں ۔ (۳) کسی عضو میں کچھ دیر کے لئے چھوڑا هوا ۔

- ine : (suffix ) (لاحقه) صفات کے آخیرمیں آتا هے جیسے : divine, alpine & marine وغیره ۔

- ine : ( suffix ) (لاحقه) ان صفات کے آخر میں آتا هے جو نباتات، معدنیات وغیره کے نام سے بنیں ۔ جیسے : adamantine , pristine وغیره ۔

- ine : (suffix) (لاحقه) اسمائے مونث کے آخیر میں آتا هے جیسے : heroine, margravine وغیره ۔

- ine : (suffix) (لاحقه) لاطینی حاصل مصد ر کی انگریزی شکل کے آخیرمیں جیسے rapine وغیره ۔

-ine : (suffix) (لاحقه) کیمیاوی alkaloids, basic substance کے نام کے آخیر میں ۔

Inearth : (v) دفن کرنا؛ گاڑنا ۔

Inebriant : (v) نشه آور ؛ مسکر ۔

Inebriant : (n) منشیات ؛ مسکرات ۔

Inebriate : (a) متوالا؛ مست؛ مخمور؛ نشے میں ۔

Inebriate : (n) مست یا مخمور شخص؛ شرابی؛ میخوار ۔

Inebriate : (v) مدهوش کرنا ؛ متوالا کرنا؛ مست کرنا؛ مخمورکرنا (لفظی اور استعاری معنوں میں) ۔

Inebriation : (n) (۱) مستی؛ بے هوشی ؛ خمار؛ نشه ۔ (۲) دماغی یا جذباتی مدهوشی ۔

Inebriety : (n) مخمور رهنے کی عادت ؛ شراب خواری؛ میخواری ۔

Inedibility : (n) ناقابل خورش؛ کھائے جانے کے لائق نه هونا ؛ غیر ماکولی ۔

Inedible : (a) جو کھایا نه جاسکے؛ ناقابل خورش؛ ناخورد نی؛ غیر ماکول ۔

Inedited : (a) (۱) غیر شائع شده ؛ غیر مطبوعه ۔ (۲) جو بغیر تہذیب وتحشیه کے شائع هوا هو؛ بےتہذیب و تحشیه ۔

Ineffability : (n) ناقابل بیان هونا ۔

Ineffable : (a) ناقابل بیان؛ بیان سے باهر؛ جس کو الفاظ میں بیان نه کیا جا سکے ؛ بے حد ۔

Ineffableness : (n) دیکھو Ineffability

Ineffably : (adv. ) ناقابل بیان طور پر ؛ بے حد ۔

Ineffaceability : (n) ان مٹ هونا؛ ناقابل محو هونا ۔

Ineffaceable : (a) ان مٹ؛ جو مٹایا نه جاسکے؛ ناقابل محو ۔

Ineffaceably : (adv) ناقابل محو طور پر؛ اس طرح که مٹایا نه جا سکے ۔

Ineffective : (a) (۱) غیر موثر؛ بے سود ؛ بے کار ؛ اکارت ؛ جوکارگر نه هو سکے ۔ (۲) نالائق؛ ناقابل؛ نااهل؛ نکمّا ۔ (۳) بے تاثیر ؛ بے لطف ( آرٹ یعنی فنون لطیفه کا نمونه ) ۔

Ineffective : (n) نااهل شخص؛ غیر متاثر کن شخصیت یا چیز ؛ جو سروس کے لئے موزوں نه هو جیسے که فوج میں ۔

Ineffectively : (adv.) غیر موثر طور پر ۔

Ineffectiveness : (n) غیر موثر ہونا؛ بے تاثیری؛ ناقابلیت؛ نالائقی؛ نااہلی ۔

Ineffectuality :(n) بے فائدہ ہونا؛ لاحاصل ہونا؛ بلانتیجہ ہونا ۔

Ineffectual : (a) بے فائدہ ؛ لاحاصل؛ بےاثر ؛ بیکار ؛ اکارت ؛ بے سود؛ ناکام (شخص) ۔

Ineffectually : (adv.) بے فائدہ؛ بلا نتیجہ ۔

Ineffectualness : (n) دیکھو Ineffectuality

Inefficacious : (n) غیر موثر (علاج و تد بیر وغیرہ) ۔

Inefficaciously : (adv.) غیر موثر طور پر ۔

Inefficaciousness : (n) غیر موثر ہونا ۔

Inefficacity : (n) بے اثری ؛ نا طاقتی ۔

Inefficacy : (n) دیکھو Inefficacity

Inefficiency : (n) (۱) نالائقی ؛ نااہلی؛ ناقابلیت ۔ (۲) غیر موثر ہونا؛ بیکار ہونا ۔ (۳) (طبیعیات) عدم استعداد ۔

Inefficient : (a) (۱) ناقابل؛ نااہل؛ بد سلیقہ ۔ (۲) غیر موثر؛ بیکار؛ بے فائدہ ؛ بے سود ۔ (۳) ناکا . بے استعداد ۔

Inefficient : (n) نااہل یا نالائق شخص ۔

Inefficiently : (adv.) نالائقی ۔ ۔گی سے ؛ بد اُسلوبی سے؛ غیر موثر طور پر ۔

Inelaborate : (a) سادہ ؛ غیر مفصّل؛ آسان ۔

Inelaborated : (a) آسانی سے بنایا ہوا ؛ جس میں فطری یا کیمیائی عمل مکمل نہ ہو ۔

Inelaborately : ( adv.) سادہ طور پر ؛ آسان طریقےسے ۔

Inelastic : (a) بے لچک ؛ بے لوچ ؛ جس میں ساز کاری کا مادہ نہ ہو ۔

Inelasticity : (n) بے لچک ہونا؛ بے لوچ ہونا ۔

Inelegance / Inelegancy : (n) بھدا پن ؛ بھونڈاپن ؛ بے ڈھنگا پن ؛ بد نمائی؛ بد اُسلوبی ؛ کھرا پن ۔

Inelegant : (a) (۱) بھدا؛ بھونڈا؛ بے ڈھنگا؛ بے ڈ ول؛ بد نما؛ بداسلوب ۔ (۲) نا تراشیدہ ؛ کھرا ۔ (۳) (اسلوب بیان وغیرہ ) غیر شستہ ؛ نا ہموار ۔

Inelegantly : (adv.) بھدے پن سے ؛ بد اسلوبی سے؛ بھونڈے پن سے۔

Ineligibility : (n) ناقابل انتخاب ہونا ؛ ناقابلیت انتخاب ؛ عدم اہلیت ؛ عدم استحقاق ۔

Ineligible : (a) نااہل ؛ ناقابل انتخاب؛ غیر مستحق ۔

Ineligible : (n) (عموماً جمع میں) وہ جو شوہر ہونے کے لائق نہ ہو ؛ نا پسندیدہ ۔

Ineligibleness : (n) دیکھو Ineligibility

Ineligibly : (adv.) بے استحقاق ہو کر ۔

Ineloquence : (n) غیر فصاحت ۔

Ineloquent : (a) غیر فصیح ۔

Ineloquently : (adv.) غیر فصیح طور پر ۔

Ineluctable : (a) جس سے مفر نہ ہو؛ مبرم ؛ ناگزیر ۔

Ineluctably : (adv.) ناگزیر طور پر ۔

Ineludible / - able : (a) ناگزیر؛ جس سے فرار ممکن نہ ہو ۔

Ineludibly : (adv.) ناگزیرطور پر ۔

Inembryonate : (a) بے رویاں ؛ بے جنین ۔

Inept : (a) (۱) نا موزوں ؛ بے محل بے تکا ۔ (۲) مہمل ؛ لغو ۔(۳) (قانون) بے اثر ؛ کالعدم ۔

Ineptitude : (n) نالائقی ؛ ناقابلیت؛ نااهلیت ؛ لغویت ۔

Ineptly : (adv.) بے محل طور پر ۔

Ineptness : (n) بے محل ہونا؛ غیر موزونیت ۔

Inequal : (a) (۱) ناهموار ؛ غیر مسطح ۔ (۲) غیر مساوی ۔

Inequality : (n) (۱) عدم مساوات ؛ تفاو ت ۔ (۲) نا همواری ۔ (۳) تغیر پذیری ۔ (٤) (هیئت ) اجرام سماوی کی رفتار میں فرق ؛ اختلاف رفتار ؛ بے اعتدالی ۔ (٥) (طبیعیات) نابرابری ؛ لا تساوی ۔ (٦) (ار ضیات) لامساوات ؛ غیر مساوات ۔

Inequally : (adv.) ناهموار طور پر ؛ غیر مساوی طور پر ۔

Inequalness : (n) ناهموار هونا ؛ غیر مسا وی هونا ۔

Inequation : (n) لامساوی فارمولا ۔

Inequi - : جز و ترکیبی به معنی " غیر مساوی " غیر مساوی طور پر "

Inequiaxed / Inequiaxial : (a) غیر مساوی محور والا ۔

Inequidistant : (a) غیر هم فاصله ۔

Inequilateral : (a) (۱) غیر متساوی الاضلاع ؛ جس کے ضلعے برابر نه هوں ۔ (۲) مختلف الاضلاع ۔ (۳) (نباتیات ) کج پہلو ۔

Inequilibrio : (a) غیر متوازن ۔

Inequilobate / Inequilobed : (a) نابرابرگی شک یا کون والا

Inequitable : (a) غیر منصفانه ؛ غیر عادلانه؛ خلاف انصاف ۔

Inequitably : (adv.) بے انصافی سے ؛ غیر منصفانه ۔

Inequity : (n) (۱) بے انصافی ؛ خلاف انصاف هونا ۔ (۲) بے انصاف معامله ۔

Inequivalve / Inequivalved / Inequivalvular : (a) نابرابر صمامه کا ؛ نابرابر کهلمند ن والا ۔

Ineradicable : (a) جسکو جڑ سے اکھاڑا نه جا سکے؛ ناقابل استیصال ؛ غیر استیصال پذیر ۔

Ineradicably : (adv.) ناقابل استیصال طور پر ۔

Inerasable / - ible : (a) جسکو مٹایا نه جاسکے ؛ ناقابل محو ۔

Inerasably/- ibly : (adv.) ناقابل محو طور پر ۔

Inerm : (a) بے خار ۔

Inerrability / Inerrableness : (n) خطا سے بری هونا ؛ معصومیت ؛ عصمت ۔

Inerrable : (a) خطا سے بری ؛ معصوم ؛ جس سے غلطی نه هو سکے ۔

Inerrably : (adv.) معصومیت سے ۔

Inerrancy : (n) معصومیت ؛ عصمت ۔

Inerrant : (a) خطا سے بری ۔

Inerratic : (a) نامتلون ؛ مستقل مزاج ؛ ثابت (مثلاً سیاره ) ۔

Inert : (a) (۱) غیر متحرک ؛ بے حرکت ؛ جامد ؛ ساکن ۔ (۲) غیر موثر ۔ (۳) سُست؛ مجهول ؛ آلکسی ؛ احدی ۔ (٤) (کیمیا) غیر موثر ؛ بے عمل ؛ سُست ۔ غیر موثر ؛ بے عمل ؛ سُست ۔

Inert gas : (n) بے عمل گیس۔

Inertia : (n) (۱) (طبیعیات) جمود ؛ مادے کی یہ خاصیت کہ وہ خارجی قوت سے متاثر نہ ہو تو ساکن رہے گا یا ایک خط مستقیم میں مساوی رفتار سے حرکت کرے گا ۔(۲) (فلکیات) استمرار ۔ (۳) سکون ؛ بے حرکتی ۔ (٤) سُستی ؛ کاہلی ؛ آلکسی ۔ (٥) (طب) جمود؛ بیکار ؛ بیکار اعضا ۔

Inertial : (a) جمودی ؛ استمراری ۔

Inertial mass : (n) جمودی کمیت ۔

Inertion : (n) بے حرکتی ؛ جمود ؛ کاہلی ؛ سُستی ؛ غیر موثر ہونا ۔

Inertly : (adv.) جمود سے؛ غیر موثر طور پر؛ سُستی سے ۔

Inertness : (n) (۱) بے حرکتی؛ جمود؛ فقدان حرکت؛ جامد پت ۔ (۲) کاہلی؛ سُستی ۔ (۳) غیر موثر ہونا ۔

Inerudite : (a) (۱) غیر عالمانہ؛ غیر فاضلانہ؛ جاہلانہ ۔ (۲) غیر عالم ؛ جاہل؛ تعلیم سے محروم۔

Inescapable : (a) ناگز یر؛ جس سے مفر نہ ہو؛ جس سے گریز نہ ہو؛ اٹل۔

Inesculent : (a) دیکھوInedible

Inescutcheon : (n) (نقابت) چھوٹی خاندانی سپر جو بڑی سپر کے اندر بنی ہوئی ہوتی ہے ۔

Inesse : (adv.) موجود؛ واقعی؛ بالفعل۔

Inessential : (a) غیر ضروری؛ غیر لازمی؛ غیر اہم؛ جو ناگز یر نہ ہو۔

Inessentiality : (n) غیر ضروری ہونا؛ غیر لازمی ہونا ۔

Inestimable : (a) بے انداز؛ بے بہا؛ بے قیاس؛ انمول۔

Inestimably : (adv.) بے قیاس؛ بے اندازہ۔

Ineunt : (a) داخل ہونے والا ۔

Ineunt : (n) کسی خط منحنی کا ایک نقطہ ۔

Inevasible : (a) جس سے مفر ممکن نہ ہو۔

Inevitability : (n) (۱) لزوم؛ ابرام؛ ناگز یر ہونا ۔ (۲) مطابق فطرت ہونا ۔

Inevitable : (a) (۱) ناگز یر؛ لابد؛ اٹل؛ مبرم؛ حتمی؛ جسکا واقع ہونا یقینی ہے ۔ (۲) قضا کی طرح اٹل؛ اس چیز کے لئے کہتے ہیں جسے ہمیشہ دیکھتے ہوئے جی گھبرا جائے ۔

The inevitable : ناگز یر شے ۔

Inevitableness : (n) دیکھو Inevitability

Inevitably : (adv.) ناگز یر طور پر۔

Inexact : (a) غیر صحیح؛ ناقص؛ جو بالکل صحیح نہ ہو۔

Inexactitude : (n) ناقص ہونا؛ بالکل صحیح نہ ہونا؛ غیر صحیح ہونا ۔

Inexactly : (adv.) ناقص طور پر؛ غیر صحیح طور پر۔

Inexactness : (n) دیکھو Inexactitude

Inexcitable : (a) غیر اشتعال پذ یر۔

Inexcusability : (n) ناقابل عذ ر ہونا؛ ناقابل معذ رت ہونا ۔

Inexcusable : (a) جس کے لئے کوئی عذر نہ کیا جا سکے ؛ نا قابل عذر ؛ نا قابل معذرت ؛ نا قابل عفو۔

Inexcusableness : (n) دیکھو Inexcusability

Inexacusably : (adv.) ناقابل عفو طور پر ۔

Inexecutable : (a) ناقابل تعمیل؛ غیر تعمیل پذ یر؛ ناقابل عمل ۔

Inexecution : (n) عدم اجرا ۔

Inexortion : (n) عدم مشقت؛ عدم سرگرمی ۔

Inexhalable : (a) ناقابل تبخیر ۔

Inexhausted : (a) بے تھکا؛ جس میں ہنوز قوت باقی ہو؛ ہنوز تازہ دم ۔

Inexhaustedly : (adv.) بے تھکے ہوئے ۔

Inexhaustibility : (n) لا زوال ہونا؛ بے انتہا ہونا؛ لا زوالی ۔

Inexhaustible : (a) کبھی نہ ختم ہونے والا؛ لا زوال؛ بے حد؛ بے انتہا ۔

Inexhaustibleness : (n) دیکھو Inexhaustibility

Inexhaustibly : (adv.) بے انتہا؛ لازوال طور پر ۔

Inexhaustive : (a) غیر محتوی ۔

Inexhaustively : (adv.) غیر محتوی طور پر ۔

Inexhaustless : (a) جو ختم نہ ہو ۔

Inexist : (v) موجود ہونا؛ وجود رکھنا؛ کسی د و سرے ذ ر یعے سے ظاہر ہونا ۔

Inexistence : (n) کسی د و سری چیز میں وجود رکھنا؛ موجودگی ۔

Inexistent : (a) کسی د و سری چیز میں وجود رکھنے والا ۔

Inexorability : (n) بے رحمی؛ سنگدلی؛ کٹر پن ۔

Inexorable : (a) بے رحم؛ سنگ دل؛ کٹر؛ بے رحمانہ ۔

Inexorableness : (n) دیکھو Inexorability

Inexorably : (adv.) بے رحمی سے ؛ کٹر پن سے؛ سنگ دلی سے ۔

Inexpansible : (a) ناقابل توسیع ۔

Inexpectable : (a) غیر متوقع ۔

Inexpectancy : (n) عدم توقع؛ غیر منتظر ہونا؛ نا امیدی ۔

Inexpectant : (a) غیر منتظر ؛ غیر متوقع ۔

Inexpectation : (n) عدم توقع؛ ناامیدی ۔

Inexpediency : (n) خلاف مصلحت ہونا؛ بے موقع ہونا ۔

Inexpedient : (a) خلاف مصلحت؛ بے موقع ۔

Inexpediently : (adv.) بے موقع طور پر؛ خلاف مصلحت طور پر ۔

Inexpensive : (a) ارزاں ؛ سستا؛ کم قیمت ۔

Inexpensively : (adv.) کم خرچ میں؛ ارزانی سے ۔

Inexpensiveness : (n) کم قیمتی؛ سستا ہونا؛ ارزانی ۔

Inexperience : (n) ناتجربہ کاری؛ نا آموزدہ کاری؛ نا واقفیت ۔

Inexperienced : (a) نا تجربہ کار؛ نا آموزدہ کار؛ نا واقف ۔

Inexpert : (a) غیر ماہر؛ اناڑی؛ غیر ماہرانہ؛ بے مہارت ۔

Inexpertly : (adv.) اناڑی پن سے؛ بے مہارتی سے ۔

Inexpertness : (n) اناڑی پن؛ بے مہارتی ۔

Inexpiable : (a) (۱) ناقابل تلافی؛ ناقابل کفارہ ۔ (۲) فرونہ ہونے والا غصہ ۔

Inexpiableness : (n) ناقابل تلافی ہونا؛ ناقابل کفارہ ہونا ۔

**Inexpiably : (adv.)** اس طرح کہ کفارہ نہ ہو سکے؛ اسطرح کہ فرو نہ ہو سکے ۔

**Inexpiate : (a)** جس کا کفارہ ادا نہ کیا گیا ہو۔

**Inexplicability : (n)** ناقابل توجیہ ہونا؛ غیر شرح پذ یری۔

**Inexplicable : (a)** ناقابل تو جیہ؛ ناقابل تشر یح؛ غیر شرح پذ یر۔

**Inexplicableness : (n)** دیکھو Inexplicability

**Inexplicably : (adv.)** ناقابل توجیہ طور پر؛ ناقابل تشر یح طور پر ۔

**Inexplicit : (a)** غیر واضح ؛ مبہم؛ مقد ر ۔

**Inexplicitly : (adv)** غیر واضح طور پر؛ مبہم طورپر ۔

**Inexplicitness : (n)** غیر واضح ہونا؛ ابہام؛ مقد ر ہونا ۔

**Inexplorable : (a)** جس کی کھوج نہ لگائی جا سکے؛ نا معلوم ؛ مخفی ؛ فہم و ادراک سے باہر ۔

**Inexplosive : (a)** ناقابل انفجار؛ نہ پھٹنے والا؛ غیر آتش گیر ۔

**Inexpressibility : (n)** ناقابل بیان ہونا؛ ناقابل اظہار ہونا ۔

**Inexpressible : (a)** ناقابل بیان؛ ناقابل اظہار؛ بیان سے باہر ۔

**Inexpressible : (n)** (۱) ناقابل بیان شے ۔ (۲) پتلون؛ پائجامہ ۔

**Inexpressibleness : (n)** ناقابل بیان ہونا؛ ناقابل اظہار ہونا ۔

**Inexpressibly : (adv.)** ناقابل بیان طور پر ۔

**Inexpressive : (a)** (۱) غیر معنی خیز؛ غیر مطلب خیز؛ تشنہ معنی ؛ تشنہ (عبارت وغیرہ) ؛ بے معنی (حرکت وغیرہ) ۔ (۲) ناقابل بیان ؛ بیان سے باہر ۔

**Inexpressively : (adv.)** غیر معنی خیز طور پر؛ تشنہ طور پر ۔

**Inexpressiveness : (n)** غیر معنی خیز ہونا؛ تشنہ ہونا ۔

**Inexpugnable : (a)** ناقابل تسخیر؛ ناقابل فتح؛ جو مغلوب نہ ہو سکے ۔

**Inexpugnably : (adv.)** ناقابل تسخیر طور پر ۔

**Inextensibility : (n)** غیر توسیع پذ یری ۔

**Inextensible : (a)** جس کو وسعت نہ دی جا سکے؛ غیر تو سیع پذ یر؛ ناقابل توسیع ۔

**Inextension : (n)** عدم توسیع؛ بے پھیلا ہوا ہونا ۔

**Inextenso : (auv.)** بہ تفصیل؛ بالتفصیل؛ مفصل طور پر؛ تفصیلاً ۔

**Inextinguishable : (a)** نہ بجھنے والی؛ جو فرو نہ ہو سکے؛ جو بجھائی نہ جاسکے ۔

**Inextinguishably : (adv.)** نہ بجھتے ہوئے ۔

**Inextinguished : (a)** ہنوز جلتی ہوئی؛ روشن؛ فروزاں ۔

**Inextirpable : (a)** جسے اکھاڑا نہ جا سکے ۔

**Inextremis : (adv.)** قر یب المرگ ؛ حالت نزع میں ۔

**Inextricability : (n)** بے مفر ہونا؛ لا ینحل ہونا ۔

**Inextricable : (a)** (۱) جس سے خلاصی نہ ہو سکے؛ بے مفر ۔ (۲) نہ سلجھنے والا؛ لا ینحل؛ بے حد پیچیدہ ۔

**Inextricableness : (n)** دیکھو Inextricability

**Inextricably : (adv.)** بے مفر طور پر؛ اس طرح کہ خلاصی نہ ہو سکے؛ لا ینحل طور پر ۔

**Infallibilism : (n)** پوپ کے معصوم یا خطا سے بری ہونے کا عقیدہ یا اصول؛ اصول معصومیت ۔

**Infallibillist : (n)** اصول معصومیت کا حامی ۔

Infallibility : (n) (۱) قطعیت؛ حکمی ہونا؛ حتمی ہونا ۔ (۲) بے خطائی؛ خطا سے بر یت؛ معصومیت (خصوصاً پو پ کی) ۔

Infallible : (a) (۱) معصوم؛ خطا سے بری؛ بے خطا ۔ (۲) یقینی؛ قطعی (ثبوت)؛ حکمی (طر یقہ) ؛ حتمی ۔

Infallibleness : (n) دیکھو Infallibility

Infallibly : (adv.) قطعی طور پر؛ حکمی طور پر؛ حتمی طور پر اسطرح پر کہ خطا کا امکان نہ ہو ۔

Infame : (v) بدنام یا رسوا کرنا؛ تہمت لگانا ۔

Infamize : (v) بدنام کرنا؛ رسوا کرنا؛ کلنک کا ٹیکا لگانا؛ مطعون خلائق کرنا ۔

Infamous : (a) (۱) بدنام؛ رسوا؛ ملعون؛ مطعون خلائق؛ مرد و د؛ روسیاہ ۔ (۲) قابل لعنت؛ قابل نفرت؛ نفرت انگیز؛ ذلیل ۔ (۳) جرم کے سبب سے حقوق شہر یت سے (کلی یا جزوی طور پر) محروم؛ ممنوع شہر یت ۔

Infamously : (adv.) (۱) روسیاہی کے ساتھ ۔ (۲) ذلیل طر یقے سے؛ کمینہ پن سے ۔

Infamousness : (n) بدنامی؛ رسوائی؛ قابل لعنت ہونا؛ حقوق شہر یت سے محروم ہو جانا ۔

Infamy : (n) (۱) بدنامی؛ روسیاہی؛ رسوائی؛ ذلت؛ خواری ۔ (۲) نفرت انگیزی ۔ (۳) حقوق شہر یت سے محرومی ۔

Infancy : (n) (۱) شیر خواری؛ چھٹ پن؛ خرد سالی؛ بالک پن؛ بال پن؛ طفلی؛ لڑکپن ۔ (۲) (قانون) نا بالغی (اکیس سال سے کم عمر)؛ صغر سنی ۔ (۳) آغاز؛ ابتدا؛ عنفوان ۔ (٤) شیر خوار بچے ۔

Infangthief : (n) (قانون) جاگیر دار کا وہ حق جس کے تحت اپنی حد و د میں پکڑے گئے چور پر مقدمہ چلا سکتا تھا اور جرمانہ کر سکتا تھا ۔

Infant : (n) (۱) بچہ؛ شیر خوار؛ ننھا ۔ (۲) بالک؛ چھوٹا لڑکا (سات سال سے کم عمر کا) ۔ (۳) (قانون) نا بالغ (اکیس سال سے کم عمر کا) ؛ صبی ۔

Infant: (a) (۱) شیر خوار ؛ ننھا ۔ (۲) ابتدائی ؛ آغاز کا ؛ عنفوان میں ۔ (۳) بچے کی طرح ؛ بچے سے متعلق ۔

Infant : (n) اسپین یا پرتگال کا شہزادہ یا شہزادی ۔

Infant baptism : (n) شیر خوار بپتسما ۔

Infant mortality : (n) ایک سال کی عمر میں موت کی شرح ۔

Infant School : (n) مد رسہ صبیان ۔

Infanta : (n) شاہ اسپین یا پرتگال کی بڑی بیٹی (جو وارث تاج نہیں ہوتی ) ۔

Infante : (n) شاہ اسپین یا پرتگال کا لڑکا (خصوصاً د و سرا لڑکا جو وارث تاج نہیں ہوتا) ۔

Infanthood : (n) دیکھو Infancy

Infanticidal : (a) طفل کشی سے متعلق؛ طفل کُش ۔

Infanticide : (n) (۱) نوزائیدہ بچے کو مار ڈالنا؛ قتل شیر خوار ۔ (۲) نوزائیدہ بچوںکو مار ڈالنے کی رسم؛ بچہ کُشی؛ طفل کُشی ۔

Infanticide : (n) بچے کا قاتل؛ طفل کُش ۔

Infantile : (a) (۱) بچوں کا؛ طفلانہ؛ بچپن کا؛ بچوں کا سا ۔ (۲) جو بالکل ابتدائی حالت میں ہو؛ نوزائیدہ ۔ (۳) (طبیعیات) طفلیت یا تصبی میں مبتلا ۔

Infantile paralysis : (n) ایک قسم کا فالج جو عالم طفلی میں ہوتا ہے؛ فالج الاطفال ۔

Infantilism : (n) (مرضیات) طفلیت؛ تصبتی ۔

Infantine : (a) دیکھو Infantile

Infantry : (n) پیدل فوج؛ پیادہ فوج ۔

Mounted infantry : پیدل فوج جو صرف نقل و حرکت کےلئے گھوڑے استعمال کرتے ہیں مگر لڑتے پیدل ہی ہیں ۔

Infantryman : (n) پیادہ؛ پیدل فوج کا سپاہی؛ پیدل ۔

Infarct : (n) (مرضیات) مفعم ؛ رگوں میں شریان خون کا انسداد ۔

Infarct : (v) افعام لگ جانا ۔

Infarction : (n) افعام؛ نخر العضو؛ انسداد ۔

Infare : (n) (۱) داخل ہونا؛ اند ر جانا؛ دخول ۔ (۲) وہ دعوت جو نئے گھر میں جانے پر دی جاتی ہے (خصوصاً دلہن کو نئے گھر میں خوش آمد ید کہنے کے لئے) ۔

Infatuate : (a) فر یفتہ؛ شیدا؛ ازخود رفتہ ۔

Infatuate : (v) (۱) احمق بنانا؛ عقل سلب کر لینا؛ عقل ماری جانا؛ عقل پر پتھر پڑ جانا ۔ (۲) والہ و شیدا کرنا؛ فر یفتہ کرنا/ہونا؛ لٹو کرنا/ہونا؛ محبت میں اندھا کر دینا یا عشق میں د یوانہ کر دینا ۔

Infatuatedly : (adv.) حماقت سے؛ محبت میں اندھا ہو کر؛ عشق میں د یوانہ ہو کر ۔

Infatuation : (n) (۱) بے وقوفی؛ احمق پن ۔ (۲) شیفتگی؛ فر یفتگی؛ والہانہ محبت ۔

Infect : (v) (۱) فضا کو زہر یلا کرنا؛ ناپاک کرنا؛ گندگی پھیلانا؛بخارکے جراثیم پھیلانا؛ متعدی مرض پھیلانا ۔ (۲) چھوت لگانا؛ چھوت سے بیمار ڈالنا ۔ (۳) (مجازاً) بگاڑنا؛ روگ لگانا ۔ (٤) متاثر کرنا؛ پھونک دینا (روح)؛ سرایت کرنا (خیالات کا) ۔ (٥) کسی جرم میں ملوث کرنا ۔ (٦) غیر قانونی چیزوں میں آلودہ کرنا ۔ (۷) ارد گرد کی ھجا کی آواز پر اثر انداز ہونا ۔ (۸) کچھ ناجائز مال کی وجہ سے جہاز کے سارے مال کو ضبط کر لینا ۔

Infection : (n) (۱) چھوت بیماری کا اڑ کر لگنا؛ سرایت؛ تعد یہ ۔ (۲) سرا یت کر جانا ۔(۳) اخلاقی چھوت؛ (صحبت وغیرہ کا) برا اثر؛ روگ لگنا ۔ (٤) جراثیم ۔ (٥) چھوت کی بیماری؛ و با ۔ (٦) متاثر ہونا (ھمد ردی کی وجہ سے) ۔ (۷) ارد گرد کی ھجا کی وجہ سے آواز میں تبد یلی ۔ (۸) کچھ نا جائز مال کی وجہ سے جہاز کے سارے مال کی ضبطی ۔

Infectious : (a) (۱) وبائی؛ وبا پھیلانے والی؛ بیماری پھیلانے والی ۔ (۲) متعدی؛ لگنے والی؛ سرایت کرنے والی ۔ (۳) پر تاثیر؛ اثر آفر یں؛ متاثر کرنے والا؛ پھیلنے والا؛ سرایت کرنے والا (جذبہ وغیرہ) ۔ (٤) جہاز کے سارے مال کی ضبطی کرنے والا ۔

Infectious disease : (n) مرض متعدی؛ چھوت کی بیماری ۔

Infectiously : (adv) متعدی پن سے؛ بطور متعدی؛ چھوت سے ۔

Infectiousness : (n) متعدی ہونا؛ وبائی ہونا؛ پر تاثیری؛ اثر آفر ینی ۔

Infective : (a) لگنے والی؛ اڑنے والی؛ متعدی؛ سرایت کرنے والی؛ روگ لگانے والی ۔

Infectiveness/Infectivity : (n) متعد یت؛ متعدی ہونا ۔

Infecund : (a) عقیم؛ بانجھ؛ لاحبلی ۔

Infecund : (a) عقرہ؛ عقیم؛ بانجھ پن؛ لا حبلیت ؛ بے ثمر ۔

Infeft : (v) دیکھوEnfeoff

Infeftment : (n) دیکھو Enfeoffement

Infelicific : (a) غم انگیز؛ الم آفر یں؛ موجب الم ۔

Infelicitous : (a) (۱) بے محل؛ بے موقع؛ بے لطف؛ پھیکا ۔ (۲) ناقص ۔

Infelicitously : (adv.) بے موقع طور پر؛ ناقص طور پر ۔

Infelicity : (n) (۱) رنج؛ ملال؛ غم؛ ناخوشی ۔ (۲) بد بختی؛ بد نصیبی؛ شومئی قسمت ۔ (۳) بے محل ہونا؛ بےلطف ہونا؛ بے لطفی؛ پھیکا پن ۔

Infelonious : (a) غیر مجرمانہ ۔

Infelt : (a) اند رونی طور پر تجربہ کیا ہوا یا محسوس کیا ہوا؛ دلی؛ قلبی ۔

Infeodation : (n) (۱) جاگیر یا اراضی پر قبضہ دلانا یا پانا ۔ (۲) غیر راہب کے لئے عشر منظور کرنا ۔ (۳) عطائے جاگیر کی دستاو یز ۔

Infer : (v) (۱) استخراج کرنا؛ نتیجہ نکالنا؛ استنباط کرنا ۔ (۲) دلالت کرنا؛ ظاہر کرنا؛ پہلو نکالنا ۔

Inferable/ -ible : (a) قابل استخراج؛ لائق استنباط ۔

Inference : (n) (۱) نتیجہ نکالنا؛ استخراج یا استنباط کرنا ۔ (۲) نتیجہ؛ استخراج؛ استنباط ۔

Inferential : (a) استنباطی؛ استخراجی؛ نتیجہ کے متعلق ۔

Inferentially : (adv.) استخراجاً ۔

Inferior : (a) (۱) نیچے کا؛ نچلا؛ جو نیچے واقع ہو ۔ (۲) گھٹیا؛ ادنیٰ : ہلکا؛ کم رتبہ؛ خُرد؛ کمتر؛ ماتحت؛ زیردست ۔ (۳) (ہیئت) سفلی ۔ (٤) (نباتیات) سفلی؛ مقدم؛ زیریں؛ اگلا ۔ (٥) (حیوانیات) زیریں ۔ (٦) (طباعت) زیریں(حروف ) ۔

Inferior : (n) (۱) کم رتبہ یا کمتر شخص ۔ (۲) گھٹیا یا ادنیٰ شے ۔ (۳) (طباعت) معمولی حروف سے نیچے ھٹا ہوا زیریں (جیسے H2'C4, H24-2, ) ۔

Inferior conjunction : (n) قرانِ اسفل ۔

Inferior meridian : (n) معدل النہار کا وہ حصہ جو قطب سے نیچے رھتا ھے ۔

Inferiority : (n) گھٹیا پن : کمتری ۔

Inferiority complex : (n) (نفسیات) کمتری کا احسا س جو اعصابی مرض کی صورت اختیار کرلے؛ وہم پستی؛ احساس کمتری؛ خلط کمتری؛ احساس کمتری کی گرہ؛ کمتری گرہ ۔

Inferiorly : (adv.) گھٹیاسا؛ کمتری سے ۔

Infernal : (a) (۱) جہنم کا؛ د وزخ کا؛ د و زخی ۔ (۲) شیطانی؛ جہنمی؛ طاغوتی ۔ (۳) (روز مرّہ) کم بخت؛ منحوس؛ ناشدنی ۔

Infernal : (n) جہنمی طاغوتی ۔

Infernal machine : (n) آتش انداز؛ دھماکا مشین (جس کے پھٹنے سے آدمی ھلاک ہو جاتا ھے) ۔

Infernal region : (n) جہنم؛ د وزخ ۔

Infernally : (adv.) (۱) شیطنت سے ۔ (۲) نہایت سختی سے ۔

Inferno : (n) (۱) جہنم؛ د وزخ؛ نرک؛ جہنم جیسی جگہ؛ دانتے کی Inferno جیسی جگہ ۔ (۲) شد ید حرارت؛ تپش ۔

Infero - : (prefix) سابقہ بہ معنی "نچلا" : "تحتانی" : "ز یر" ۔

Infero-anterior: (a) نچلے اور اگلے حصے میں واقع ۔

Infero-frontal : (a) پیشانی کے نچلے حصے کا ۔

Infero-lateral : (a) نیچے اور پہلو کا ۔

Infero-median : (a) تحتانی وسطی ۔

Infero-posterior : (a) تحتانی عقبی ۔

Inferobranch : (n) شمم یا صدفوں کی ایک جنس ۔

Inferobranchian/Inferobranchiate : (a) شکم یا صدفوں کی جنس سے متعلق ۔

Inferobranchian/Inferobranchiate : (n) شکم یا صدف ۔

Inferrable/ -ible : (a) قابل استخراج؛ لائق استنباط ۔

Inferrably : (a) استخراجاً ۔

Infertile : (n) بنجر؛ غیر سر سبز ؛ غیر زرخیز ؛ مشور ۔

Infertilely : (adv.) غیر زر خیز طور پر؛ بنجر طور پر ۔

Infertility : (n) بنجرپن ؛ غیر زرعی ۔

Infest :(v) (۱) کثرت ہونا (حشرات ، امراض، چوریں وغیرہ کی) ؛ پٹا ہونا ؛ بھرا ہونا ۔ (۲) ستانا؛ دق کرنا؛ پر یشان کرنا ۔

Infestation : (n) (۱) ہجوم ۔ (۲) (طب) ابتلا ۔ (۳) دق کرنا؛ ستانا ۔

Infeudation: (n) دیکھو Infeodation

Infibulation : (n) عضو تناسل بندی؛ اعضائے تناسل پرخول چڑھانا تاکہ جماع نہ ہو سکے؛ خول بندی ۔

Infidel : (n) (۱) غیر عیسائی (خصوصاً مسلمان، یہودی اور اہل کتاب) ۔ (۲) (یہود یوں اور مسلمانوں کے نقطہ' نظر سے) مذہب حق کا منکر؛ کافر؛ غیر مسلم یا غیر یہود ۔ (۳) بے د ین؛ ملحد؛ منکر؛ زند یق ۔ (٤) یقین نہ کرنے والا ۔

Infidel : (a) کافروں کا؛ بے دینوں کا ۔

Infidelity : (n) (۱) کفر؛ بے دینی؛ مذہب حق سے انکار؛ زندقہ؛ الحاد ۔ (۲) بے وفائی ۔

Conjugal infidelity : بیوی کا شوہر سے یا شوہر کا بیوی سے بے دفائی کرنا یعنی زنا کا مرتکب ہونا ۔

Infield/In-field : (n) (۱) گھر سے ملحق کھیت؛ باڑہ ۔ (۲) قابل زراعت زمین ۔ (۳) مزروعہ زمین؛ وہ زمین جس میں زراعت ہوتی ہے ۔ (٤) (بیس بال) پورا میدان؛ وہ چار کھلاڑی جو میدان کی سرحدوں پر رہتے ہیں ۔ (٥) (کرکٹ) و کٹ کے قر یب کامیدان یا وہاں پر کے کھلاڑی ۔

Infield : (v) باڑے کی طرح گھیرنا ۔

Infighting : (n) (مکا بازی) کتھم کتھا ہونا؛ مخالف کے بالکل قر یب ہو جانا ۔

Infigured : (a) نقوش سے آراستہ ۔

Infilm : (v) ہلکی سی تہ جمانا ۔

Infilter : (v) مقطر کر کے ڈالنا ۔ (۲) مقطر ہو کر سرایت کرنا یا ہونا؛ تقطیر کے ذ ر یعہ سرایت کرنا یا ہونا ۔ (۳) دشمن کی صفوں میں اپنے فوجیوں کو داخل کر دینا یا ہو جانا ۔

Infiltrate : (v) دیکھو Infilter

Infiltration : (n) (۱) مقطر ہو کر سرایت کرنا ۔ (۲) ایک قوم کا د و سری قوم کی بستی میں جا کر بس جانا ۔ (۳) مقطر ہو کر سرایت کیا ہوا رسوب ۔ (٤) (طب) نفوذ ؛ سرایت؛ د ر ر یزش ۔ (٥) منتشر افراد کا کسی د و سری جماعت میں گھس جانا ۔

Infine : (adv.) آخر میں ۔

Infinitary : (a) لامتناہی سے متعلق ۔

Infinitate : (v) (منطق) لا محد و د بنانا ۔

Infinitation : (n) لا محدود بنانا ۔

**Infinite : (a)** (۱) (منطق) لا محد و د؛ لامتناهی؛ بے حد؛ بے پایاں؛ ان گنت۔ (۲) بہت بڑا؛ عظیم؛ کبیر؛ جلیل۔ (۳) بےشمار؛ لا تعداد؛ کثیر؛ بہت؛ بےحساب۔ (٤) (قواعد) غیرمنصرف۔ (٥) دائروی؛ جو برابر ابتدا کی طرف لوٹے۔

**Infinite : (n)** (۱) لا محدود ؛ لا محدود شے۔ (۲) بہت بڑی مقدار یا تعداد ؛ بہت زیادہ۔ (۳) (ارضیات) عدد لا متناہی۔

**Infinite decimal : (n)** لامتناہی اعشاریہ۔

**Infinite series : (n)** (ر یاضیات) سلسلہ' غیر متناہیہ۔

**Infinitely : (adv.)** بے حد؛ بے پایاں؛ بے کراں؛ بے شمار؛ بے انتہا۔

**Infinitesimal : (a)** (۱) بے حد خفیف؛ چھوٹے سے چھوٹا؛ بے انتہا چھوٹا۔ (۲) بے حد خفیف مقدار سے متعلق۔

**Infinitesimal : (n)** (۱) (ریاضیات) صفاری؛ صفاریہ۔ (۲) لا انتہا چھوٹی تعداد یا مقدار۔

**Infinitesimal calculus : (n)** صفاری احصاء۔

**Infinitesimally : (adv.)** بے حد خفیف طور پر یا حد تک۔

**Infinitcth : (a)** (یک وقتی لفظ) لامتناہی کے برابر عدد توصیفی۔

**Infinitival : (a)** مصدری؛ مصد ر سے متعلق۔

**Infinitive : (a)** مصدری۔

**Infinitive : (n)** مصدر۔

Split(or cleft) infinitive; فعل اور To کے درمیان آنے والا فعل۔

**Infinitively : (adv.)** بطور مصد ر۔

**Infinito : (Prefix)** سابقہ بہ معنی "بے حد" ؛ "لا انتہا"۔

**Infinitude : (n)** (۱) لا محد و د یت؛ لا متناہیت؛ نامحدودی۔ (۲) بے شمار؛ بے اندازہ۔

**Infinitum :** (۱) لا محد و دیت لامتناہیت؛ نا محد و دی۔ (۲) (ر یاضیات) لامتناہی عدد؛ لا تنا ہی۔ (۳) مقدار نا محد و د۔ (٤) بے شمار؛ بے اندازہ۔ (٥) (ہندسہ) لامحدود فاصلہ۔

**Infinituple : (n)** لامتناہی مضاعف۔

**Infinity : (n)** دیکھو Infinitum

**Infirm : (a)** (۱) کمزور؛ ضعیف؛ نقیہ؛ ناتواں (خصوصاًبڑھاپے کی وجہ سے)۔ (۲) غیر مستقل مزاج ؛ بے استقلال؛ کمزور؛ ضعیف الارادہ،بودا؛ ناپائدار۔

**Infirmarer : (n)** (تار یخ) (عہد وسطیٰ کی خانقاہوں میں) شفا خانے کا منتظم۔

**Infirmaress : (n)** (عہد وسطیٰ کی خانقاہوں میں) شفاخانے کی منتظمہ۔

**Infirmarian : (n)** دیکھو Infirmarer

**Infirmary : (n)** (۱) اسپتال؛ دارالشفا؛ شفاخانہ؛ مر یض خانہ۔ (۲) بیمار خانہ؛ مر یضوں کے رہنے کا کمرہ (مد ر سے، کارخانے وغیرہ میں) بیت المعذ ور ین۔

**Infirmation : (v)** (۱) کمزور کرنا؛ ناتواں بنانا۔ (۲) ناپائدار بنانا؛ غیر مستقل مزاج بنانا۔

**Infirmity : (n)** (۱) کمزوری؛ ضعف؛ ناتوانی؛ نقاہت؛ ضعف پیری۔ (۲) غیر مستقل مزاجی؛ بودا پن؛ ناپائداری؛ بے استقلالی؛ ضعف ارادہ۔ (۳) غیر معقولیت (دلیل وغیرہ کی)۔ (٤) سقم؛ خامی۔

**Infirmly : (adv.)** کمزوری سے؛ ناتوانی سے؛ بے استقلالی سے۔

Infix : (n) تعر یفی ٹکڑا جو کسی لفظ میں داخل کیا جائے؛ لاحقہ؛ سابقہ وغیرہ ۔

Infix/enfix : (v) (۱) گاڑنا؛ لگانا؛ نصب کرنا؛ جڑنا ۔ (۲) ذہن نشین کرنا؛ نقش کرنا ۔ (۳) (قواعد) اصل لفظ کے اند ر تعر یف کے لئے کوئی ٹکڑا (سابقہ، لاحقہ وغیرہ) داخل کرنا ۔

Inflame/enflame : (v) (۱) جلانا؛ مشتعل کرنا؛ آگ لگانا ۔ (۲) برہم کرنا؛ اشتعال دلانا؛ مشتعل کرنا؛ بھڑکانا؛ جوش دلا دینا ؛ دلانا، ہیجان پیدا کرنا؛ برا فروختہ کرنا؛ برانگیختہ کرنا ۔ (۳) (خون میں) شدید حرارت پیدا کرنا؛ احتراق پیدا کرنا ۔ (٤) (چشم میں) سوزش اور آماس پیدا کرنا؛ سُجانا ۔ (٥) شدید کر دینا؛ اور بڑھا دینا ۔ (٦) آگ لگنا؛ آگ پکڑنا؛ مشتعل ہونا؛ جل اٹھنا ۔ (۷) جوش میں آنا؛ ہیجان میں آنا؛ آگ ہو جانا؛ مشتعل ہونا؛ برہم ہونا؛ برافروختہ ہونا ۔ (۸) سوجنا؛ سوزش اور ورم ہو جانا ۔

Inflamed : (a) (۱) جلتا ہوا؛ مشتعل ۔ (۲) (نقابت) شعلوں سے آراستہ؛ جلتا ہوا ۔ (۳) متورم؛ سوجا ہوا ۔

Inflamer : (n) آگ لگانے والا؛ مشتعل کرنے والا؛ جوش دلانے والا؛ برا فروختہ کرنے والا ۔

Inflammability : (n) (۱) آتش گیری؛ جلد آگ پکڑنے کی خاصیت ۔ (۲) تند مزاجی؛ شعلہ مزاجی ۔

Inflammable : (a) (۱) آتش گیر؛ جلدی آگ پکڑنے والی ۔ (۲) تند مزاج؛ جلد مشتعل ہوجانے والا؛ جلد بھڑک اٹھنے والا ؛ شعلہ مزاج؛ اشتعال پذ یر ۔

Inflammableness : (n) دیکھو Inflammability

Inflammable : (n) آتش گیرشے ۔

Inflammably : (adv.) شعلہ مزاجی سے ۔

Inflammation : (n) (۱) اشتعال؛ بھڑکانا؛ بھڑکنا ۔ (۲) سوزش اور ورم؛ سوجن اور جلن؛ تورم؛ التہاب ۔

(۳) جلنا؛ جلانا؛ سوزش؛ جلن ۔

Inflammatorily : (adv.) بھڑکاتے ہوئے؛ اشتعال انگیزی سے ۔

Inflammatory : (a) (۱) بھڑکانے والا؛ اشتعال انگیز؛ ہیجان میں لانے والا مہیّج ؛ برانگیختہ کرنے والا ۔(۲) سوزش اور ورم پیدا کرنے والا؛ محرقانہ؛ سوزشی ۔ (۳) آتش انگیز ۔

Inflammatory : (n) محرک؛ مہیج اشتعال دلانے والا ۔

Inflatable : (a) پھُلائے جانے کے لائق ۔

Inflatable : (n) کھلونا جسے پھلایا جا سکے ۔

Inflate : (v) (۱) گیس یا ہوا سے پھُلانا ۔(۲) مغرور کردینا؛ دماغ آسمان پر پہنچا دینا؛ پھُلا دینا ۔ (۳) (مالیات) مصنوعی ذ را ئع سے اشیاء وغیرہ کی قیمتیں بڑھا دینا ؛ ملک میں زر کی تعداد بڑھا دینا تاکہ اشیاء کی قیمتوں میں اضافہ ہو جائے ۔

Inflated : (a) (۱) گیس یا ہوا بھرا ہوا؛ پھولا ہوا؛ نضخ ۔ (۲) (زبان) پر تکلف؛ لفاظانہ ۔ (۳) مغرور ۔ (٤) مصنوعی ذرائع سے بڑھائی ہوئی (اشیاء کی قیمتیں) ۔

Inflater/ -or : (n) ہوا بھرنے والا؛ پھلانے یا پھوانے والا؛ منفاخ ۔ بائسیکل وغیرہ کا پمپ؛ منفاخ پمپ ۔

Inflatingly : (adv.) پھُلاتے ہوئے؛ پھواتے ہوئے ۔

Inflation : (n) (۱) پھلا دینا؛ ہوا بھرنا؛ انفاخ؛ نفخ ۔ (۲) پھولنا ۔ (۳) مغرور ہونا یا کرنا ۔ (٤) لفاظی؛ پرتکلف ہونا ۔ (٥) مصنوعی ذ رائع سے زر کی مقدار ملک میں بڑھا دینا؛ افراط زر ۔ (٦) (طب) ورم ۔

Inflationary : (a) افراط زر سے متعلق؛ افراط زر پیدا کرنے والا ۔

Inflationism : (n) افراط زر کی حمایت ۔

**Inflationist : (n)** افراط زر کا حامی ۔

**Inflatus : (n)** (۱) دم پھونکنا؛ افراط ۔ (۲) الہام؛ القا ۔

**Inflect : (v)** (۱) اند ر کو موڑنا؛ جھکانا؛ کج کرنا؛ خم دینا ۔ (۲) (قواعد) گردان کرنا؛ تصریف کرنا ۔ (۳) (موسیقی) (نغماتی سر تیوں میں) ز یر و بم پیدا کرنا ۔

**Inflected : (a)** (۱) اند ر کی طرف موڑا ہوا؛ د رون خم ۔ (۲) (قواعد) گردانا ہوا؛ تصر یف دار؛ تصر یف شدہ ۔

**Inflection : (n)** (۱) کجی، خم؛ جھکانا؛ جھکاؤ ۔ (۲) (هندسہ) خط منحنی کی تبد یلی محدب سے مقعر میں ۔ (۳) (قواعد) گردان؛ تصر یف؛ تصر یفی شکل؛ لا حقہ وغیرہ جو تصر یف کے لئے استعمال ہو ۔ (٤) (موسیقی) تلحین؛ ز یر و بم ۔ (٥) (ر یاضیات) انعطاف (مساوات) ۔

**Inflectional :(a)** گردانی؛ تصر یفی ۔

**Inflective : (a)** (۱) اند ر کی طرف موڑنے والا ۔ (۲) (قواعد) گردانی؛ تصر یفی ۔

**Inflexed : (a)** اند ر کی طرف موڑا ہوا؛ د رون خم ۔

**Inflexibility : (n)** غیر خم پذ یری؛ بے لوچ ہونا؛ غیر اثر پذ یری؛ غیر تغیر پذ یری ۔

**Inflexible : (a)** (۱) جو جھک یا مُڑ نہ سکے؛ غیر خم پذ یر؛ بے لوچ ۔ (۲) (مجازاً) بے لوچ؛ غیر اثر پذ یر؛ غیر تغیر پد یر؛ (۳) غیر متغیر؛ سنگ دل؛ کٹر ۔

**Inflexibly : (adv.)** غیر خم پذ یری سے؛ غیر اثر پذ یری سے ۔

**Inflexion : (n)** دیکھو Inflection

**Inflexional/Inflectional : (a)** گردانی ؛ تصر یفی ۔

**Inflexive : (a)** دیکھو Inflective

**Inflict : (v)** (۱) لگانا (زخم ، ضرب وغیرہ کا) ۔ (۲) دینا (سزا)؛ پہنچانا (تکلیف) ۔ (۳) سرھو کرسنانا؛ دینا (رائے وغیرہ)؛ سر ہو جانا ۔

**Inflictable : (a)** (زخم، ضرب) جو لگایا جا سکے ۔ (سزا ، تکلیف وغیرہ) جو دی جا سکے ۔

**Inflicter/ - or : (n)** لگانے والا؛ دینے والا؛ پہنچانے والا ۔

**Infliction : (n)** (۱) لگانا؛ دینا؛ پہنچانا ۔ (۲) جی کا جنجال؛ عذاب ۔

**Inflictive : (a)** عذاب سے متعلق؛ (تکلیف) پہنچانے والا ۔

**Inflood : (v)** سیلاب کی طرح آنا ۔

**Inflorescence : (n)** (۱) (نباتیات) نظام گل؛ ناغیہ؛ ساقہ ٔ گل ۔ (۲) پودے کے پھول (مجموعی حیثیت سے) ۔ (۳) پھولنا؛ پھولداری؛ ازہار ۔ (٤) (مجازاً) بہار؛ اٹھان ۔

**Inflorescent : (a)** پھولدار ۔

**Inflow : (n)** (۱) گرنا (چشمے کا د ر یا میں) ۔ (۲) ریل پیل ؛ ھجوم؛ امنڈ کر آنا (مجمع کا یا اشیاء کا) ؛ ریزش؛ سیل ۔ (۳) د ر آمد ۔ (٤) د ریا کا د ہانہ ۔

**Inflow : (v)** بہ کر اند ر آنا؛ امنڈ کر اند ر آنا ۔

**Influence : (n)** (۱) (علم النجوم) تاثیر (کواکب) ۔ (۲) اثر ۔ (۳) اثر؛ رسوخ ۔ (٤) با اثر شخص ؛ موثر قوت یا شے ۔ (٥) برق ؛ اِمالہ ۔

**Undue influence :** ناجائز اثر و رسوخ ۔

**Influence : (v)** متاثر کرنا ؛ اثر ڈالنا؛ د باؤ ڈالنا ۔

**Influence machine : (n)** امالی مشین ۔

Influencer : (n) اثر ڈالنے والا ؛ د باؤ ڈالنے والا ۔

Influent : (a) امنڈ کر یا بہ کر اند ر آنے والا ۔

Influent : (n) (۱) معاو ن دریا ؛ نالا ۔ (۲) کوئی جانور یا کبھی کبھی پودا جو ماحولی بستی کے توازن اور استقامت پر اثر ڈالتا ہے یا بستی کا توازن یا استقامت قائم رکھتا ہے ۔(۳) انسانی بستی کے ماحولی توازن کے اسباب تعین ۔

Influential : (a) ذی اثر؛ بااثر؛ صاحب اثر؛ بارسوخ ۔

Influentially : (adv.) با اثر طریقے سے ؛ رسوخ سے ۔

Influenza : (n) (۱) انفلوئنزا؛ سانس کی نالی کو متاثر کرنے والامتعدی بخار ؛ وبائی زکام ؛ جنگی بخار ۔ (۲)شدید زکام ۔

Influenza cold : (n) ایک قسم کا شدید زکام جس کی علامات بالکل انفلوئنزا سے مشابہ ہوتی ہیں ۔

Influx : (n) دیکھو Inflow

Inform : (a) (۱) بے شکل ۔ (۲) بد ہیت ۔

Inform : (v) (۱) جان ڈالنا؛ روح دینا؛ پھونکنا؛ ساری ہونا ۔ (۲) اطلاع دینا؛ خبر د ینا؛ مطلع کرنا؛ بتلانا؛ کہنا ۔ (۳) مخبری کرنا؛ شکایت کرنا؛ الزام لگانا؛ نالش کرنا ۔

Informa pauperis : (a) مفلسی کی و جہ سے؛ بصیغہ مفلسی؛ بوجہ ناداری ؛ خرچ سے مستثنیٰ ۔

Informal : (a) (۱) بے ضابطہ ۔ (۲) بے تکلف؛ غیر رسمی؛ ساد ہ ۔

Informality : (n) بے ضابطگی؛ بے تکلفی؛ غیر رسمی ہونا ۔

Informally : (adv.) بے ضابطہ طور پر ؛ غیر رسمی طور پر ۔

Informant : (a) تشکیل کنند ہ؛ جان ڈالنے والا ۔

Informant : (n) مُخبر؛ خبر دینے والا؛ اطلاع دینے والا ۔

Information : (n) (۱) اطلاع د ینا؛ مخبری کرنا؛ خبر د ینا یا کرنا ۔ (۲) خبر؛ اطلاع ۔ (۳) (قانون) رپٹ ؛ اطلاع ؛ دعویٰ ؛ نالش ۔ (٤) معلومات ۔

Informational : (a) اطلاعی؛ خبر کا؛ نالشی ۔

Informative : (a) پُر از معلومات؛ مفید؛ معلوماتی ۔

Informatively : (adv.) مفید طور پر ؛ معلوماتی طور پر ۔

Informatory : (a) پُر از معلومات؛ معلوماتی ؛ مفید ۔

Informed : (a) (۱) جاننے والا؛ با خبر؛ مطلع ؛ واقف ۔ (۲) صاحب علم؛ تعلیم یافتہ؛ ذہین ؛ ذ کی ۔

Informer : (n) (۱) پیشہ ور مُخبر؛ جاسوس؛ خبر د ہندہ ۔ (۲) مُخبر؛ خبر رساں؛ گوئند ہ ۔ (۳) روح پھونکنے والا؛ جان ڈالنے والا ۔

Infortune : (n) نحس ستارہ یا اثر ۔

Infra : (prefix) سابقہ بہ معنی " زیر" " تحت" " نیچے" ۔

Infra : (adv.) نیچے؛ ذیل میں؛ آگے ۔

Infra - axillary : (a) (تشریح و نباتیات) زیر بغلی ۔

Infra - branchial : (a) (حیوانیات) زیر خیشومی ۔

Infra - clavicular : (a) زیر تر قومی ۔

Infra - dig : (a) جو شایان شان نہ ہو ؛ خلاف شان؛ ناسزاوار ۔

Infra - renal : (a) گرد ے کے نیچے؛ زیر گلوی ۔

Infract : (v) خلاف ورزی کرنا ؛ فسخ کرنا ؛ توڑنا ۔

Infractible : (a) فسخ کئے جانے کے لا ئق ؛ قابل انحراف ؛ توڑے جانے کے لائق ۔

Infraction : (n) (۱) خلاف ورزی؛ انحراف؛ شکست ؛ انفساخ؛ فسخ ۔ (۲) (طب) کسر ناقص ۔

Infractor : (n) خلاف ورزی کرنے والا ؛ منحرف ۔

Infragrant : (a) بد بو دار؛ متعفن ۔

Infrahuman : (a) زیر انسانی ۔

Infrahyoid : (a) زیر لامی ۔

Infralabial : (a) زیر لب ۔

Infralapsarian : (n) کیلون کا پیرو پروٹسٹنٹ جس کا عقیدہ یہ ہے کہ خدا نے جو چند خاص بندوں کو برگزیدہ کیا ہے اسکی وجہ یہ ہے کہ اسکو ہبوط آدم کا پہلے سے علم تھا ۔

Infralapsarian : (a) Infralapsarians یا ان کے عقیدے سے متعلق ۔

Infralapsarianism : (n) Infralapsarians کا عقیدہ ۔

Infralittoral : (a) ساحلی علاقے کے نچلے منطقے سے متعلق ۔

Inframarginal : (a) حد کے اند ر ؛ زیر حدود معینہ ۔

Inframaxillary : (a) فك اسفلی ؛ زیر فکی ۔

Inframedian : (a) سمند ری منطقے سے متعلق جو وسطی منطقے سے نیچے ہوتا ہے ۔

Infranatant : (a) نتھری ہوئی چیز سے نیچے کی ۔

Infranatural : (a) زیر طبیعی ۔

Infranaturalism : (n) زیر طبیعت ۔

Infrangibility / Infrangibleness : (n) ناقابل شکستگی ۔

Infrangible : (a) ناقابل شکست ؛ جسے توڑانہ جا سکے ۔

Infrangibly : (adv.) ناقابل شکست طور پر ۔

Infraorbital : (a) (تشریح) حلقہ ٔ چشم سے نیچے واقع؛ زیر محجری ۔

Infraposed : (a) زیریں ۔

Infraposition : (n) زیریں ہونا ۔

Infrascapular : (a) (تشریح) زیر کتفی؛ مونڈھے کی ہڈی کے نیچے ۔

Infrasocial : (a) تنہائی پسند (کیڑا) ۔

Infraspinal : (a) (تشریح) ریڑھ کے نیچے یا عظم الکتف کی ریڑھ کے نیچے واقع ۔

Infraspinate / Infraspinous : (a) د یکھو Infraspinal

Infrastapedial : (a) (پرندوں کے د رمیان کان کی) رکابی ہڈی کے محور میں واقع ۔

Infrasternal : (a) (تشریح) سینے کی ہڈی کے نیچے؛ زیر قصّی ۔

Infratemporal : (a) کنپٹی سے نیچے واقع ۔

Infraterritorial : (a) اند رون ملک ۔

Infratrochlear : (a) (تشریح) آنکھ کے عضلہ چرخی کے چرخینے کے نیچے واقع ۔

Infrequency : (n) قلیل الوقوع ہونا ؛ کم ہونا ۔

Infrequent : (a) قلیل الوقوع؛ کم ؛ کمیاب ؛ خال خال ۔

Infrequently : (adv.) کاھے گاھے ؛ خال خال ؛ بہت کم ۔

Infringe : (v) توڑنا؛ فسخ کرنا؛ خلاف ورزی کرنا؛ انحراف کرنا۔

Infringement : (n) خلاف ورزی ؛ کسی کے حق میں دست اندازی۔

Infringer : (n) خلاف ورزی کرنے والا؛ انحراف کرنے والا۔

Infructuose : (a) (۱) بے بار؛ بے ثمر؛ جس میں پھل نہ آئے ؛ بے پھل۔ (۲) بے فائدہ ؛ رائگاں؛ لاحاصل؛ فضول؛ اکارت ؛ بیکار۔

Infructuous : (a) دیکھو Infructuose

Infructuously : (adv.) بے فائدہ طور پر؛ لاحاصل طور پر۔

Infula : (n) (۱) (قدیم روما) سرخ اور سفید اون کی پٹی جو پادری وغیرہ پیشانی پر باندھتے تھے۔ (۲) (کلیسا) تاج اسقف کا فیتہ۔

Infundibular : (a) قیف کی شکل کا؛ قیف نما۔

Infundibulate : (a) قیفی ساخت رکھنے والا ؛ قیف نما۔

Infundibuliform : (a) قیف ساخت کا ؛ قیف نما۔

Infundibulum : (n) (۱) (تشریح) قیفی ساخت۔ (۲) (حیوانیات) نلکی نما اعضا۔

Infuriate : (a) مشتعل ؛ غضب آلود ؛ غصے میں بھرا ہوا؛ غضبناک ؛ خشمناک ۔

Infuriate : (v) غصہ دلانا؛ اشتعال دلانا؛ غضب آلود کرنا؛ طیش دلانا ؛ غصہ میں دیوانہ کرنا۔

Infuriatingly : (adv.) برافروختہ کرتے ہوئے؛ طیش دلا کر۔

Infuse : (v) (۱) ڈالنا ؛ انڈیلنا ؛ اندر ڈالنا ۔ (۲) (مجازاً) پھونکنا (روح)؛ ڈالنا (جان)؛ بھر دینا (حسن و خوبی وغیرہ)۔ (۳) بھگونا (عرق یازلال نکالنے کے لئے)۔ (٤) بھیگنا۔ (٥) تحلیل پذیر مادے کو کسی سیال چیز میں ڈال کر اس پر اثر انداز ہونا۔

Infuser : (n) ڈالنے والا ؛ بھگونے والا۔

Infusibility : (n) نقع پذیری ؛ ناقابل تحلیل ہونا؛ نوب ناپذیری۔

Infusible : (a) ناقابل تحلیل؛ نقع پذیر ؛ جو کھُل یا پگھل نہ سکے۔

Infusibleness : (n) دیکھو Infusibility

Infusile : (a) نوب نا پذیر۔

Infusion : (n) (۱) ڈالنا؛ انڈیلنا؛ پھونکنا (روح)؛ بھر دینا (حسن وغیرہ)۔ (۲) نچوڑ ؛ عرق؛ زلال ؛ خساندہ ؛ آب زلال ؛ نقوع۔ (۳) وہ چیز جو کسی دوسری چیز میں ملائی یا ڈالی جائے ؛ جزو افزودہ۔(٤) نقاعت ؛ نقع۔(٥) (نفسیات) القا۔

Infusionism : (n) نقاعیت ؛ نفخیت روح۔

Infusionist : (n) نقاعیت کا حامی۔

Infusive : (a) انڈیلنےوالا ؛ پھونکنے والا ؛ جان ڈالنے والا۔

Infusoria : (n) یک خلیہ اجرام کا مجموعہ جو حیوانیات یا نباتیات کی سڑی ہوئی رطوبات میں ہوتا ہے ؛ نقوعیات ؛ نمرویاں۔

Infusorial : (a) Infusoria سے بھرا ہوا یا بنایا ہوا یا اس کا۔

Infusorian : (n) نقوعیات میں سے ایک۔

Infusorian : (a) نقوعیات سے متعلق۔

Infusorium : (n) نقوعیات کا منفرد حیوین؛ نقوعیہ؛ نمرو۔

Infusory : (a) دیکھو Infusorial

Infusory : (n) نقوعیات میں سے ایک ۔

- ing : (suffix) (لاحقہ) حسب ذیل الفاظ کے آخر میں آتا ہے۔ (۱) اسم مصدر اور حاصل مصدر۔ (۲) پیشے

Ingenue : (n) بھولی لڑکی ؛ بھولی بھالی ؛ معصوم لڑکی (خصوصاً ناٹک کی اداکارہ)۔

Ingenueism : (n) بھولا پن ؛ معصومیت ۔

Ingenuity : (n) (۱) خوش تد بیری ؛ کاریگری ؛ اپج ؛ اختراع کا مادہ ؛ زیر کی ۔ (۲) کھرا پن ؛ صاف دلی۔

Ingenuous : (a) (۱) کھرا ؛ صاف دل ۔ (۲) بے بناوٹ ؛ بے تصنع ؛ بھولا ؛ ساد ہ ۔ (۳) شریف ' وہ لوگ جن کو و راثتاً شہری حقوق او ر آزادی حاصل ہو ۔

Ingenuously : (adv.) بلا تصنع ؛ بھولے پن سے ؛ صاف د لی سے ؛ سادگی سے ۔

Ingenuousness : (n) (۱) تصنع سے پاک ہونا ؛ صاف د لی ؛ ساد گی ؛ بھولا پن۔

Ingerminate : (v) اگانا ؛ ابھانا ۔

Ingest : (v) معد ے میں داخل کرنا ؛ اتارنا ۔

Ingesta : (n) ماخوذات ؛ مد خولات۔

Ingestion : (n) (۱) معد ے میں داخل کرنا ؛ اتارنا ۔ (۲) اخذ غذا ۔ (۳) اد خال (د وا)۔

Ingestive : (a) معد ے میں اتارنے والی ۔

Inghamite : (n) Benjamin Ingham کے فرقے کا رکن ۔

Ingle : (n) (۱) آگ جو آتش دان میں روشن ہو ؛ آگ ۔ (۲) آتش د ان ۔ (۳) زاو یہ ؛ گوشہ ؛ کونا ۔

Ingle - bench : (n) آتش د ان کے پاس رکھی ہوئی بینچ ۔

Ingle - cheek : (n) آتش د ان کا پاکھا ۔

Ingle-nook : (n) (۱) وہ گوشہ جس میں نُوبکُش ہو ۔ (۲) اونچے پشت کی بینچ جو آتش دان کے پاس رکھی جاتی ہے ۔

کے نام ۔ (۳) خام اشیاء جن سے د وسری چیزیں بنیں جیسے backing ۔ (٤)چیزوں کے سلسلے یا مجموعے کا نام مثلاً feathering۔

- ing : (suffix) ان اسمائی صفات کے آخر میں آتا ہے جو مصدر سے بنتے ہیں جیسے charming۔

-ing : (suffix) (لاحقہ) ان اسماء کے بنانے کے لئے جن کا مفہوم " کسی چیز سے متعلق " یا " کوئی صفت رکھنے والا " ہوتا ہے مثلاً atheling, sweeting, wilding ۔

Ingate : (n) (۱) اندر داخل ہونا؛ داخلہ ؛ رسائی ؛ د خول ۔ (۲) دروازہ ؛ مد خل۔

Ingate : (n) سانچے کا شگاف جس سے دھات انڈیلتے ہیں۔

Ingather : (v) جمع کرنا؛ بٹورنا یا اکٹھا کرنا ۔

Ingathering : (n) (۱) جمع کرنا؛ انبار لگانا ؛ بٹورنا ۔ (۲) اجتماع ۔(۳) کٹی ہوئی فصل ؛ خرمن ۔

Feast of Ingathering : عیدالظال ؛ چھولداریوں کا میلہ ۔

Ingem : (v) جواہرات جڑنا ؛ جواہرات سے مرصع کرنا ۔

Ingeminate : (v) تکرار کرنا ؛ باربار کہنا ؛ رٹ لگانا ؛ مالا جپنا ۔

Ingemination : (n) تکرار کرنا ؛ تکرار ؛ رٹ لگانا ۔

Ingenerate : (a) (۱) موجود بالزات ؛ واجب الوجود ۔ (۲) جبلی ۔

Ingenious : (a) (۱) خوش سلیقہ ؛ ایجاد کا مادہ رکھنے والا؛ اختراع پسند ؛ خوش تد بیر ۔ (۲) عمدہ؛ انوکھا؛ اپج کا ؛ سلیقے کا ؛ کاریگری کا ۔

Ingeniously : (adv.) کاریگری سے ؛ خوش تد بیری سے ؛ اپج سے ؛ سلیقے سے ۔

Ingeniousness : (n) کاریگری ؛ خوش تد بیر ی ۔

Ingle-side : (n) آتش دان ؛ انگیٹھی ۔

Inglorious : (a) شرمناک ؛ قبیح ؛ مذموم ۔

Ingloriously : (adv.) شرمناک طریقے سے ۔

Ingloriousness : (n) شرمناکی ۔

Ingluvies : (n) (حیوانیات) سنگدانہ؛ پوٹا ۔

Ingoing : (a) داخل ہونے والی ۔

Ingorge : (v) دیکھو Engorge

Ingot : (n) (ڈھلی ہوئی) دھات کا ڈلا؛ سبیکہ؛ سباٹک ۔

Ingot iron : (n) خالص لوہا ۔

Ingrain : (a) (۱) جس کا تانا بانا یا ریشہ ریشہ رنگا ہوا ہو ۔ (۲) جبلی ؛ فطری ؛ خلقی ۔ (۳) راسخ ؛ پکا ۔

Ingrained : (a) (۱) پختہ؛ پکا؛ راسخ؛ رگ و ریشہ میں سرایت کیا ہوا ۔ (۲) کامل؛ پورا ۔

Ingrate : (a) ناشکر گذار؛ احسان فراموش ؛ ناشکرا ۔

Ingrate : (n) ناشکرگذار شخص ؛ احسان فراموش ۔

Ingratiate : (v) دل میں گھر کرنا ؛ منظور نظر ہو جانا ۔

Ingratiatingly: (adv.) استمالت سے ۔

Ingratiation : (n) دل میں گھر کرنا ؛ منظور نظر ہونا ۔

Ingratiatory : (a) دل میں گھر کرنے والا ؛ منظور نظر ۔

Ingratitude : (n) ناسپاسی؛ احسان ناشناسی؛ نا شکری؛ نا شکر گزاری؛ احسان فراموشی ۔

Ingravescence : (n) افزونئی مرض؛ مرض کا بد سے بدتر ہو جانا ۔

Ingravescent : (a) (۱) (طب) بڑھنے والی (بیماری) ؛ بد سے بدتر ہونے والی ۔ (۲) افزآئندہ مرض ۔

Ingravidate : (v) (۱) حاملہ کرنا؛ گابھن کرنا؛ بھاری کرنا؛ لادنا؛ بوجھ لادنا ۔ (۲) بھاری ہونا ۔

Ingravidation : (n) حاملہ کرنا یا حاملہ ہونا؛ حمل ۔

Ingredient : (n) جز؛ جزو ترکیبی؛ عنصر ۔

Ingress : (n) (۱) د ر آمد؛ اندر داخل ہونا؛ رسائی؛ بار یابی ۔ (۲) داخلے کا حق ۔ (۳) (علم النجوم) حیلولہ؛ دخول ۔ (٤) مدخل؛ د ر وازہ ۔

Ingression : (n) اند ر داخل ہونا؛ داخلہ؛ حملہ ۔

Ingrowing : (a) اند ر کی طرف بڑھنے والا ؛ د رون رو (خصوصاً ناخن وغیرہ) د ر لحمی؛ بڑھ کر گوشت میں پیوست ہونے والا ۔

Ingrown : (a) (۱) خلقی؛ جبلی ۔ (۲) (ناخن) گوشت میں پیوست ۔

Ingrowth : (n) (۱) د رون روی؛ اند ر کی طرف بڑھنا؛ گوشت میں پیوستگی ۔ (۲) د رون رو ۔

Inguen : (n) جانگھ؛ چڈا ۔

Inguinal : (a) (تشریح) اُربی؛ چڈے کا؛ جانگھ کا ۔

Inguino : (prefix) سابقہ بمعنی "چڈے کا" "اُربی" ۔

Inguino-scrotal : (a) اُربی؛ چڈے اور خصیہ دانی سے متعلق ۔

Inguif : (v) دیکھو Engulf

Ingurgitate : (v) (۱) غٹ غٹ چڑھا جانا؛ نگلنا ۔ (۲) غرق کرنا؛ ڈبونا ۔

Ingurgitation : (n) (۱) نگلنا؛ چڑھا جانا ۔(۲) غر غر (کی آواز)؛ بلع؛ غٹ غٹ ۔

Inhabit : (v) (۱) رہنا؛ بودو باش رکھنا؛ سکونت پذ یر ہونا؛ بسنا؛ آباد ہونا ۔ (۲) ماہر ہونا؛ پایا جانا ۔

Inhabitability/Inhabitableness : (n) قابل سکونت ہونا ۔

Inhabitable : (a) قابل رہائش؛ قابل سکونت ؛ قابل بودو باش ؛ بسنے کے قابل ۔

Inhabitancy : (n) (۱) سکونت (خصوصاً مقرر میعاد کی جس سے بعض حقوق حاصل ہو جائیں) ۔ (۲) جائے رہائش ۔

Inhabitant : (a & n) باشندہ؛ ساکن؛ رہنے والا؛ باشی ۔

Inhabitation : (n) (۱) آبادی؛ بو د و باش؛ سکونت؛ رہائش ۔ (۲) بستی ۔

Inhabitativeness : (n) (۱) (علم کا سہ سر) ایک ہی جگہ رہنے کی افتادطبیعت - (۲) گھر اور وطن سے وابستگی ۔

Inhabited : (a) آباد ۔

Inhabiter : (n) باشندہ؛ ساکن؛ رہنے والا؛ باشی ۔

Inhabitiveness : (n) دیکھو Inhabitativeness

Inhalant : (a) (۱) سانس کے ساتھ او پر چڑھانے والا ؛ دم د ر آور ۔

Inhalant : (n) (۱) دم د ر آور سوراخ یا مسام ۔ (۲) شمامہ؛ شمومہ ۔

Inhalation : (n) (۱) اند ر کو سانس لینا؛ سانس کے ساتھ چڑھانا ۔ (۲) کوئی چیز جو سانس کے ساتھ چڑھائی جائے ۔ (۳) بھپارہ؛ لخلخہ ۔

Inhale : (v) (۱) سانس کے ساتھ اوپر کو چڑھانا ؛ اند ر کو سانس لینا ؛ تمباکو وغیرہ کا دھواں نگلنا ۔ (۲) جذب کرنا؛ لطف اٹھانا ۔(۳) (مجازاً) نگلنا؛ چڑھا جانا ۔

Inhaler : (n) (۱) سانس کے ساتھ چڑھانے والا؛ د م د ر کشندہ ۔ (۲) ایک آلہ جس کے ذ ر یعہ د وا سانس کے ساتھ چڑھائی جاتی ہے؛ شمامہ ۔ (۳) سانس لینے والا ۔ (٤) ایک آلہ جس سے آدمی پانی کے اندر اور زہر یلی فضا میں سانس لے سکتا ہے ۔

Inharmonic/ -al : (a) جو آپس میں ہم آہنگ نہ ہو؛ غیر ہم آہنگ؛ بے میل؛ غیر متناسب؛ غیر موسیقانہ ۔

Inharmonious : (a) غیر ہم آہنگ؛ بے میل؛ غیر متناسب؛ نا آہنگ؛ بے سُرا ۔

Inharmoniously : (adv.) بے میل طور پر؛ غیر متناسب طور پر ۔

Inharmoniousness : (n) غیر ہم آہنگی؛ بے میل ہونا؛ غیر متناسب ہونا ۔ بے سُرا پن ۔

Inhaul/Inhauler : (n) جہاز کے رخ بدلنے کا رسّا ۔

Inhell : (v) جہنم میں ڈالنا ۔

Inhere : (v) (۱) ہونا؛ موجود ہونا (صفات کا انسان میں) خلقی ہونا؛ راسخ ہونا ۔ (۲) لا ینفک ہونا (حقوق وغیرہ کا) ۔

Inherence : (n) (۱) لاینفک ہونا ؛ راسخ ہونا ؛ موجودگی ۔ (۲) حلول ؛ خلقیت ۔

Inherency : (n) (۱) دیکھو Inherence- (۲) خلقی صفات ۔

Inherent : (a) (۱) پیدائشی ؛ ذاتی ؛ اصلی ؛ جبلی ؛ خلقی ؛ راسخ ؛ لاینفک ۔

Inherently : (adv.) جبلی طور پر؛ ذاتی طور پر؛ لاینفک طور پر ۔

Inherit : (v) (۱) وارث ہونا؛ میراث پانا؛ ترکہ پانا ۔ (۲) وراثت میں پانا؛ و رثہ میں ملنا ۔

Inheritability : (n) (۱) ارثی ہونا؛ و رثے میں منتقل ہونے کی قابلیت ۔

(۲) و رثہ پانے کی قابلیت۔

**Inheritable : (a)** (۱) ارثی؛ و رثے میں منتقل ہونے کے قابل۔ (۲) و ر ثہ پانے کے قابل۔ (۳) حقدار بطور وارث۔

**Inheritableness : (n)** دیکھو Inheritability

**Inheritably : (adv.)** بہ طور وراثت؛ و راثت میں۔

**Inheritance : (n)** (۱) وراثت پانا؛ وارث ہونا۔ (۲) میراث؛ ترکہ؛ و راثت؛ ارث؛ و رثہ۔ (۳) ارثی صفت یا قابلیت یا خصوصیت۔ (٤) خدا کے بر گز یدہ بندے۔

**Inherited : (a)** موروثی۔

**Inheritor : (n)** وارث۔

**Inheritress : (n)** وارثہ۔

**Inhesion : (n)** ہونا؛ مقصو دہونا ؛ راسخ ہونا ؛ خلقی ہونا؛ خلقیت ؛ حلول۔

Subject of inhesion : کوئی خاص صفت رکھنے والا۔

**Inhiate : (v)** منہ پھاڑنا؛ منہ پھیلانا۔

**Inhibit : (v)** (۱) منع کرنا؛ ممانعت کرنا (خصوصاً قانون کلیسا میں)۔ (۲) پادری کو اپنے فرائض ادا کرنے سے ممانعت کرنا؛ معطل کرنا۔ (۳) روکنا؛ رکاوٹ ڈالنا؛ مزاحمت کرنا۔

**Inhibiter / -or : (n)** (۱) مانع؛ ممانعت کرنے والا؛ مزاحم۔ (۲) (کیمیا) عمل رو کے۔ (۳) (تشر یح) عصب عارض۔

**Inhibition : (n)** (۱) روک؛ مزاحمت۔ (۲) ممانعت؛ امتنا ع۔ (۳) (نفسیات) رکاوٹ (کسی کام کے کرنے میں ہچکچاہٹ خواہ جبلی ہو یا خارجی موثرات کی پیدا کی ہوئی ہو)۔ (٤) یاد ری کو معطل کرنا۔ (٥) (عضو یات) امتنا ع؛ ردع۔

**Inhibitory : (a)** ر و کنے والا؛ مزاحمت کرنے والا؛ ممانعت کرنے والا؛ مزاحم؛ مانع۔(۲) (عضو یات) عصب عارض۔

**Inhospitability : (n)** بے فیضی؛ غیر مہمان نوازی؛ بخل۔

**Inhospitable : (a)** (۱) غیر مہمان نواز؛ غیر مسافر نواز۔ (۲) جہاں مسافرکو آسائش نہ ملے؛ بے آسائش؛ بے فیض۔ (۳) بے لطف؛ بنجر؛ و یران؛ غیر آباد۔

**Inhospitableness : (n)** دیکھو Inhospitability

**Inhospitably : (adv.)** غیر مہمان نوازی سے۔

**Inhospitality : (n)** غیر مہمان نوازی؛ بے فیضی؛ عدم تواضع۔

**Inhuman : (a)** (۱) بے رحم؛ بے د ر د؛ وحشی؛ کٹر؛ سنگ دل؛ بے رحمانہ؛ وحشیانہ۔ (۲) نوع انسانی سے مختلف ؛ غیر انسانی۔ (۳) سرد مہر؛ لا شخصی۔ (٤) فوق الانسانی۔

**Inhumane : (a)** غیر کر یم النفس؛ بے درد۔

**Inhumanely : (adv.)** بے دردی سے؛ ظالمانہ طور سے۔

**Inhumanity : (a)** (۱) بے رحمی؛ کٹر پن؛ بے دردی؛ سنگ دلی؛ ظلم۔ (۲) (جمع میں) سنگدلانہ کام یا حرکت۔ (۳) لا شخصیت۔

**Inhumanly : (adv.)** بے دردی سے؛ وحشیانہ؛ سنگ دلی سے۔

**Inhumanness : (n)** بے دردی؛ و حشی پن؛ سنگ دلی۔

**Inhumation : (n)** تدفین ؛ دفن۔

**Inhume : (v)** دفن کرنا؛ گاڑنا؛ مدفون کرنا۔

**Iniad : (adv.)** قفائیہ کی طرف۔

**Inial : (a)** (تشریح) قفائیہ سے متعلق۔

Inimical : (a) (۱) بد اند یش؛ دشمن؛ مخالف؛ معاند؛ مخالفانہ؛ معاندانہ ۔ (۲) نقصان دہ؛ ضرر رساں؛ مُضر ۔

Inimicality/Inimicalness : (n) بد اند یشی؛ دشمنی؛ مخالفت؛ ضرر رسانی ۔

Inimically : (adv.) دشمنوں کی طرح؛ معاندانہ ۔

Inimitability : (n) یکتائی ؛ بے مثالی ؛ ناقابل تقلید ہونا ۔

Inimitable : (a) لاثانی؛ بے نظیر؛ یکتا؛ ناقابل تقلید؛ بے مثل؛ بے ہمتا ۔

Inimitableness : (n) دیکھو Inimitability

Inimitably : (adv.) ناقابل تقلید طور پر ۔

Inimitative : (a) دیکھو Inimitable

Inion : (n) (تشر یح) قفائیہ ۔

Iniquitous : (a) (۱) پاپی؛ گنہگار؛ سیہ کار؛ بدا عمال ۔ (۲) ظالم؛ بے انصاف؛ بعید ازانصاف؛ بے انصافی کا ۔

Iniquitously : (adv.) بے انصافی سے؛ ظلماً ۔ (۲) سیہ کارانہ؛ گنہگارانہ ۔

Iniquitousness : (n) سیہ کار ہونا؛ گنہگار ہونا ۔

Iniquity : (n) (۱) پاپ؛ معصیت؛ گناہ؛ سیہ کاری؛ بد اعمالی؛ گنہگاری ۔ (۲) ظلم؛ سخت نا انصافی ۔ (۳) اخلاقی ڈراموں کے ایک کردار کا نام جسے Vice بھی کہا جاتا تھا ۔

Inirritability : (n) غیر اشتعال پذ یری؛ معتدل مزاجی ۔

Inirritable : (a) معتدل مزاج؛ غیر اشتعال پذ یر ۔

Inisle : (v) دیکھو Enisle (v)

Initial : (a) ابتدائی؛ اول کا؛ پہلا ۔

Initial : (n) (۱) دستخط جس میں نام کے ابتدائی حرف لکھے جائیں ۔ نشان؛ حرف اول ۔ (۲) (موسیقی) وہ مخصوص سُر جن سے مذہبی موسیقی شروع ہوتی ہے اور جو اصول و قواعد کی شد ید پابند نہیں ہوتی ۔

Initial : (v) نام کے ابتدائی حرفوں سے دستخط کرنا ۔

Initial cell : (n) ابتدائی خلیہ ۔

Initial letter : (n) شروع کا حرف ۔

Initialed/Initialled : (a) نام کے ابتدائی حروف سے دستخط کیا ہوا ۔

Initialing/Initialling : (n) نام کے ابتدائی حرفوں سے دستخط کرنا ۔

Initially : (adv.) ابتداً ؛ شروع میں ۔

Initiate : (v) (۱) شروع کرنا؛ آغاز کرنا؛ ابتدا کرنا؛ بنا ڈالنا ۔ (۲) آشنا کرنا ؛ واقف کرنا؛ روشناس کرنا؛ محرم بنانا ۔ (۳) با ضابطہ طور پر شر یک کرنا؛ تمام رسوم کے ساتھ داخل کرنا یا ہونا ۔ (٤) ابتدائی رسم ادا کرنا ۔

Initiate : (a) آغاز کا؛ شروع کا؛ ابتدائی ۔

Initiate : (n) ابجد خواں؛ مبتدی ۔

Initiated : (a) شروع کیا ہوا؛ آغاز کیا ہوا ۔

Initiation : (n) (۱) آغاز؛ ابتدا؛ بداءت ۔ (۲) روشناسی؛ محرمی ۔ (۳) باضابطہ شرکت؛ تمام رسوم کے ساتھ داخل کرنا یا ہونا ۔

Initiative : (n) (۱) آغاز؛ بداءت؛ شروع؛ ابتدا ۔ (۲) شہر یوں کا حق قانون سازی (جو مجلس وضع قانون کے سوا د و سرے شہر یوں کو حاصل ہوتا ہے) ۔ (۳) اقدام؛ اولیت؛ آغاز کرنے کا حق یا طاقت؛ پیش قدمی ۔

**On one's own initiative :** اپنی پیش قدمی سے ۔

**To take the initiative :** کسی کام میں پیش قدمی کرنا ۔

**Initiative : (a)** ابتدائی؛ تمہیدی؛ شروع کا ۔

**Initiator : (n)** (۱) مبتدی؛ آغاز کرنے والا؛ روشناس کرنے والا؛ پیش قدمی کرنے والا ۔ (۲) آغاز کنندہ ۔

**Initiatory : (a)** ابتدائی؛ تمہیدی؛ شروع کا؛ داخلے کا ۔

**Initiatory : (n)** ابتدائی رسوم ۔

**Initiatress/Initiatrix : (n)** مبتدی؛ ابتدا کرنے والی؛ آغاز کرنے والی؛ روشناس کرنے والی؛ پیش قدمی کرنے والی ۔

**Inject : (v)** پچکاری دینا؛ پچکاری سے داخل کرنا؛ اس طرح داخل کرنا جیسے پچکاری دی جاتی ہے ۔

**Injected : (a)** (۱) داخل کیا ہوا (رقیق شکل میں) ۔ (۲) (مرضیات) خون سے بھری ہوئی عروق شعر یہ ۔ (۳) (نباتیات) پُر؛ مملو ۔

**Injection : (n)** (۱) ٹیکا ؛ انجکشن ۔(۲) پچکاری دینا ۔ (۳) وہ دوا جس کی پچکاری دی جاتی ہے ۔ (٤) عروق شعر یہ میں خون بھر جانا؛ حقنہ ۔ (٥) ر یخت؛ تیل پاشی ۔

**Injector : (n)** (۱) پچکاری دینے والا ۔ (۲) مزرق ؛ پچکاری ۔ (۳) آلہ ر یخت؛ تیل پاش ۔

**Injoin : (v)** دیکھو Enjoin

**Injudicial : (a)** غیر عدالتی؛ غیر دانشمندانہ؛ غیر منصفانہ ۔

**Injudicious : (a)** کوتاہ اند یش؛ غیر دانش مند؛ ناعاقبت اند یش؛ غیر دانش مندانہ؛ ناعاقبت اند یشانہ؛ غیر صائب ۔

**Injudiciously : (adv.)** کوتاہ اند یشی سے؛ ناعاقبت اند یشی سے ۔

**Injudiciousness : (n)** کوتاہ اند یشی؛ ناعاقبت اند یشی؛ غیر دانشمندی؛ غیر صائب ہونا ۔

**Injunction : (n)** (۱) حکم؛ تاکید؛ ہدایت ۔ (۲) (قانون) حکم امتناعی ۔

**Injure : (v)** (۱) نقصان پہنچانا؛ ضرر پہنچانا؛ بگاڑنا؛ خراب کرنا؛ زخمی کرنا؛ چوٹ آنا ۔ (۲) ظلم کرنا؛ آزار پہنچانا؛ بد سلوکی کرنا؛ بے انصافی کرنا ۔

**Injurer : (n)** نقصان پہنچانے والا ؛ ظلم کرنے والا ۔

**Injurious : (a)** (۱) بے جا؛ ناحق؛ غیر منصفانہ ۔ (۲) ہتک آمیز؛ توہین آمیز؛ تہمت آمیز ۔ (۳) نقصان دہ؛ ضرر رساں؛ مُضر ۔

**Injuriously : (adv.)** (۱) بے جا طور پر؛ غیر منصفانہ ۔ (۲) توہین آمیز طور پر ۔ (۳) مُضر طور پر ۔

**Injuriousness : (n)** ضرر رسانی؛ مضرت؛ توہین آمیز ہونا ؛ بیجا یا غیر منصفانہ ہونا ۔

**Injury : (n)** (۱) بے انصافی؛ ز یادتی؛ بدسلوکی ۔ (۲) نقصان ؛ مضرت ؛ گزند ؛ ضرر؛ صدمہ ؛ چوٹ ۔

**Injustice : (n)** بے انصافی؛ ظلم؛ نا انصافی ۔

**Ink : (n)** (۱) ر وشنائی؛ سیاہی؛ مِداد ۔ (۲) ایک سیاہ رطوبت جو Cuttle مچھلی کے منہ سے خارج ہوتی ہے ۔

**Ink : (n)** وہ خانہ جس میں عمودی دُھرے کا پایہ رہتا ہے ۔

**Ink : (v)** روشنائی سے نشان کرنا؛ سیاہی پھیرنا؛ روشنائی لگانا ۔

**Ink-bag : (n)** Cuttle مچھلی کا مثانہ نما کیسہ جس میں سیاہ رطوبت رہتی ہے ۔

**Ink-ball : (n)** (۱) ایک چھوٹی گدی جس سے طابع ٹائپ میں

روشنائی لگاتی ہیں۔ (۲) ایک قسم کا مازو پھل جس سے روشنائی بنتی ہے

**Ink-berry : (n)** (۱) بعض جھاڑ یوں اور ان کی گوندی سے پھل کا نام۔ (۲) شرابتہ الراھی کے خاندان کی ایک جھاڑی ۔(۳) جزائر غرب الہند کی ایک بیری ۔

**Ink-eraser : (n)** روشنائی کو مٹانے والا ۔

**Ink-fish : (n)** قیر ماھی؛ سپیداج ۔

**Ink-gland : (n)** دیکھو Ink-bag

**Ink-horn : (n)** (۱) سینگ کی د وات ۔ (۲) عالمانہ الفاظ ۔

**Ink-horn term : (n)** عالمانہ الفاظ ۔

**Ink-nut : (n)** ہڑ؛ بلیلہ ؛ زنگی ہڑ ۔

**Ink-pad : (n)** روشنائی کی گدی ۔

**Ink-pencil : (n)** سیاھی پنسل ۔

**Ink-plant : (n)** ایک قسم کی یور پی جھاڑی ۔

**Ink-pot : (n)** د وات ۔

**Ink-pot term : (n)** دیکھو Ink-horn term

**Ink-powder : (n)** روشنائی کے سفوف کے اجزا ۔

**Ink-sac : (n)** دیکھو Ink-bag

**Ink-spot : (n)** (۱) روشنائی کا دھبا ۔ (۲) جلد پر سیاہ داغ ۔

**Ink-well : (n)** د وات ۔

**Ink-writer : (n)** تلغرافی آلہ جو پیام کو سیاھی سے لکھ دیتا ہے ۔

**Inker : (n)** (۱) روشنائی لگانے والا ۔ (۲) (تلغرافی) آلہ جو پیام کو سیاھی سے لکھ دیتا ہے ۔ (۳) (طباعت) نَورد ۔

**Inking : (n)** ٹائپ میں روشنائی لگانا ۔

**Inking : (a)** رو شنائی لگانے والا ۔

**Inking-roller : (n)** (طباعت) نَورد ۔

**Inkling : (n)** (۱) مشتبہ ؛ مشکوک؛ شبہ (۲) خفیف سا علم؛ خفیف سا شبہ ۔ (۳) رجحان؛ میلان ۔

**Inkneed : (a)** (گھٹنے پر سے) اند ر کی طرف مڑے ہوئے پاؤں والا ۔

**Inkshed : (n)** (۱) رو شنائی ڈالنا ۔ (۲) ر و شنائی ضائع کرنا (لکھنے میں) ۔

**Inkstand : (n)** (۱) د وات دان ۔ (۲) د وات ۔

**Inkster : (n)** شکستہ نو یس؛ بد خط؛ بد نو یس ۔

**Inky : (a)** (۱) سیاھی سے متعلق؛ سیاھی سے لکھا ہوا؛ ادبی؛ سیاھی آمیز ۔ (۲) سیاہ؛ کالا؛ سیاھی کے رنگ کا ۔ (۳) سیاھی لگا ہوا ۔

**Inlace :** دیکھو Enlace

**Inland : (n)** (۱) اندرون ملک؛ وہ حصہ جو ساحل یا سرحد سے دو ر ہو ۔(۲) اراضی جو مالک کے قبضے میں ہو ۔

**Inland : (a)** (۱) اندرون ملک میں واقع؛ ساحل سے دُو ر ۔ (۲) اندرو نی ملک کی؛ اندرو نی ۔

**Inland : (adv.)** اندرون ملک کی طرف؛ اندرون ملک میں ۔

**Inlander : (n)** اندرون ملک کا باشندہ؛ سرحد یا ساحل سے دور رھنے والا ۔

**Inlandish : (a)** جو اندرو ن ملک کا معلوم ہو ۔

Inlaw : (n) (تار یخ) محفوظ (قانونی طور پر)۔

Inlaw : (v) قانوناً محفوظ کرنا ۔

Inlaw/In-law : (n) شوہر یا بیوی کے رشتہ دار ؛ نسبتی ۔

Inlay : (n) جڑاؤ کام؛ مرصع کام ۔

Inlay : (v) (۱) جڑنا؛ مرصع کرنا؛ مرصع سازی یا مرصع کاری کرنا ۔ (۲) صفحہ کاغذ کو کاٹ کر اس کے اند ر تصو یر یا کسی د و سرے صفحے کا ٹکڑا جوڑنا ۔ (۳) دھات؛ لکڑی؛ پتھر وغیرہ کے کندہ کئے ہوئے شگاف میں کوئی چیز جڑنا (مثلاً تار وغیرہ) ۔

Inleague : (v) دیکھو Enleague

Inlet : (n) (۱) تنگ گھاٹی ؛ خلیجک ۔ (۲) وہ چیز جو کسی د و سری چیز کو کاٹ کر اسکے اند ر جوڑ دی جائے ۔ (۳) راستہ؛ سوراخ؛ منہ؛ روزن؛ مدخل۔ (٤) (معاشیات) د ر آمد ۔

Inlet : (v) داخل کرنا؛ اند ر ڈالنا ۔

Inlier : (n) (طبق) طبق اندرونی؛ درسطحی چٹان ۔

Inlighten : (v) دیکھو Enlighten

Inlimine : (adv.) [L.] ابتدا میں ہی؛ آغاز میں۔

Inlist : دیکھو Enlist

Inlook : (n) دروں بینی؛ مشاہدہ؛ نفس ۔

Inly : (adv.) (۱) باطناً؛ دل میں ۔ (۲) دل سے؛ دلی رابطے سے؛ پوری طرح؛ بے حد ۔

Inlying : (n) (حالت) زچگی۔

Inlying : (a) اندرونی؛ اندر کا؛ داخلی؛ جو اندر کی طرف واقع ہو۔

Inmate : (n & a) مکین؛ مکان میں رہنے والا ۔

Inmatecy : (n) مکینی ۔

Inmeats : (n) احشاء؛ انتڑ یاں ۔

Inmesh : (v) دیکھو Enmesh

Inmost : (n) (۱) سب سے ز یادہ اند رونی ۔ (۲) (مجازاً) قلبی؛ دلی؛ باطنی؛ عمیق؛ گہرا ۔

Inn : (n) (۱) سرائے ۔ (۲) مجازاً عارضی رہائش گاہ ۔

Inn of chancery : (n) (۱) لندن کی وہ عمارت جو کسی زمانے میں قانون کے طلبا کی اقامت گاہیں تھیں ۔ (۲) وہ انجمنیں جنکا دفتر ان عمارتوں میں ہے ۔

Inn of court : (n) لندن میں اُن چار قانونی انجمنوں کی عمارات جن کے سوا کسی کو بیرسٹری کی سند د ینے کا حق نہیں ۔

Innascibility : (n) قائم بالذات ہونا؛ ازلیّت ۔

Innate : (a) (۱) پیدائشی؛ خلقی؛ فطری؛ جبلی؛ طبعی ۔ (۲) (نباتیات) د ر نمو؛ د ر رُست ۔ (۳) (نباتی جھنڈ یا معد نیات وغیرہ) غلاف لو نیہ جوف معدن سے پیدا ہونے والا ۔

Innately : (adv.) خلقاً؛ فطرتاً؛ جبلتاً ۔

Innateness : (n) خلقی یا فطری ہونا ۔

Innato - : جز و ترکیبی بہ معنی "خلقی" "فطری" ۔

Innato-sessile : (a) فطر تاً مقیم۔

Innavigable : (a) ناقابل جہاز رانی؛ جس میں جہاز چلایا نہ جا سکے ۔

Innavigableness/Innavigability : (n) ناقابل جہاز رانی ہونا ۔

Innavigably : (adv.) ناقابل جہاز رانی طور پر ۔

Inner : (a) (۱) اندرونی؛ داخلی؛ باطنی ۔ (۲) نشانی کا حلقہ جو اندرونی نقطے کے گرد ہوتا ہے؛ حلقہ* متصل (ہدف) وہ نشانہ جو اس حلقے پر پڑے ۔ (۳) ذہنی یا روحانی؛ غیر مادی ۔ (٤) (کیمیا) درسالی ۔ (٥) (موسیقی) سب سے اونچی اور سب سے نیچی سر یلی آواز کی درمیانی آواز ۔

The inner man: (۱) روح؛ ضمیر؛ روح انسانی یا نفس انسانی ۔ (۲) (مزاحاً) پیٹ؛ معدہ ۔

Innermost : (a) دیکھو Inmost

Innermost : (n) اندرونی حصہ ۔

Innermostly : (adv.) اندرونی طور پر؛ داخلی طور پر ۔

Innerness : (n) (۱) داخلیت؛ اندرونی ہونا ۔ (۲) روحانیت ۔ (۳) باطن؛ جو ہر اصلی ۔

Innervate : (v) تقویت پہنچانا؛ عصبی قوت بخشنا ۔

Innervation : (n) (۱) تقویت اعصاب ۔ (۲) عصبیت ۔

Innerve : (v) (۱) تقویت پہنچانا؛ عصبی قوت بخشنا ۔ (۲) (مجازاً) جوش دلانا؛ اکسانا ۔

Inning : (n) (۱) دلدل یا سیلاب سے زمین کو نکالنا؛ اراضی بحر؛ خشک شدہ اراضی ۔ (۲) (کرکٹ) اننگ؛ پوری ٹیم کے کھیلنے کی باری؛ ایک کھلاڑی کے کھیلنے کی باری ۔ (۳) فصل کاٹنا؛ اکھٹا کرنا؛ خرمن ۔ (٤) (مجازاً) سیاسی پارٹی کا عہد حکومت یا عہد اقتدار ۔ (٥) رہنا؛ قیام کرنا؛ رہائش؛ قیام گاہ ۔

Innkeeper : (n) سرائے کا مالک ۔

Innkeeping : (n) سرائے کا مالک ہونا ۔

Innkeeping : (a) سرائے چلانے والا ۔

Innocence : (n) (۱) معصومی؛ بے گناہی؛ سادگی؛ بھولاپن؛ پاکدامنی؛ پارسائی ۔ (۲) بے مضرتی؛ بے ضرر ہونا ۔ (۳) معصوم شخص ۔ (٤) (نباتیات) ترنجان؛ بالنگو، (قانون) برائت ۔

Innocent : (a) (۱) معصوم؛ گناہ یا خطا سے بری ۔ (۲) بے قصور؛ ناکردہ گناہ؛ بے جرم؛ بے کدورت؛ بے عناد ۔ (۳) سیدھا سادھا؛ بھولا بھالا؛ سادہ دل (خصوصاً چھوٹا بچہ)؛ نا پیچیدہ ۔ (٤) ضعیف العقل؛ سادہ لوح؛ ناواقف؛ پارسا ۔ (٥) خفیف؛ غیر مہلک؛ سلیم؛ غیر خبیث ۔ (٦) بے مضرت؛ بے ضرر ۔

Innocent : (n) (۱) معصوم شخص؛ بھولا آدمی ۔ (۲) ضعیف العقل شخص ؛ سادہ لوح (انسان) ۔ (۳) چھوٹا بچہ ۔ (٤) ترنجان ؛ بالنگو ۔

Innocently : (adv.) سادگی سے؛ معصومیت سے ۔

Innocent s day : (n) اٹھائیس دسمبر ان بچوں کی یادگار جن کو ہیروڈ نے مارا تھا ۔

Innocuity : (n) بے مضرتی؛ بے ضرر ہونا ۔

Innocuous : (a) (۱) بے مضرت؛ بے ضرر ۔ (۲) (حیوانیات) بے زہر کا (سانپ)؛ غیر زہر یلا ۔

Innocuously : (adv.) بے ضرر طور پر ۔

Innocuousness : (n) بے مضرتی؛ بے ضرر ہونا ۔

Innominable : (a) جس کا نام نہ رکھا جا سکے یا لیا جا سکے ۔

Innominate : (a) (۱) بے نام؛ جسکا کوئی نام نہ رکھا گیا ہو؛ لا اسمہ ۔ (۲) (ر و می قانون) غیر د رجہ بند (معاہدہ) ۔ (۳) (تشر یح) بے نام ۔ (٤) گمنام ۔

Innominate bone : (n) کولہے کی ہڈی؛ عظم الورک؛ بے نام ہڈی ۔

Innovate : (v) (۱) نئی راہ نکالنا؛ نئی باتیں پیدا کرنا ؛ اختراع کرنا؛ ایجاد کرنا ۔ (۲) تغیرات کرنا؛ بدعت کرنا؛ تبد یلیاں کرنا ۔

Innovation : (n) (۱) اختراع؛ ایجاد؛ احداث؛ بدعت؛ جدت ۔ (۲) نئی راہ؛ طرز نو؛ جد ید طر یقہ ۔ (۳) (نباتیات) نو ساق ۔

Innovational : (a) اختراع سے متعلق : اختراعی ۔

Innovationist : (n) اختراع پسند ۔

Innovative : (a) اختراعی؛ بدعتی؛ ایجادی ۔

Innovator : (n) مخترع؛ بدعتی؛ نئی راہ نکالنے والا ۔

Innovatory : (a) اختراعی؛ ایجادی؛ بدعتی ۔

Innoxious : (a) بے مضرت؛ بے ضرر؛ بے شر ۔

Innoxiously : (adv.) بے ضرر طور پر ۔

Innoxiousness : (n) بے ضرر ہونا؛ بے شر ہونا ۔

Innuendo : (n) (۱) یعنی ۔ (۲) جملہ؛ معترضہ جس میں ایسا اشارہ ہو جو ضرر رساں ہو ۔ (۳) طعن آمیز اشارہ؛ طعن؛ چوٹ؛ اشارہ؛ توضیح ۔

Innuendo : (v) چوٹ کرنا؛ طعن کرنا ۔

Innumerability/Innumerableness : (n) ان گنت ہونا؛ ناقابل شمار ہونا ۔

Innumerable : (a) بے شمار؛ ان گنت؛ بے حساب ۔

Innumerably : (adv.) بے شمار طور پر؛ ان گنت طور پر ۔

Innumerous : (a) بے شمار؛ ان گنت؛ لا تعداد ۔

Innutrient : (a) غیر مقوی؛ غیر قوت بخش ۔

Innutrition : (n) عدم غذائیت؛ بے پرورش ہونا؛ عدم تغذ یہ ۔

Innutritious : (a) غذائیت سے خالی؛ بے غذا؛ بے پرورش ۔

Ino - : (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی "عضلہ" "ر یشہ" ۔ "نسیج" "قوت" ۔

Inobservance : (n) (۱) بے توجہی؛ بے خیالی؛ عدم توجہی ۔ (۲) بے توجہ؛ عمل نہ کرنا (قانون وغیرہ پر) ۔

Inobservant : (a) بے توجہ ۔

Inobservantness : (n) دیکھو Inobservance

Inocarpin : (n) ایک قسم کا لال رنگ ۔

Inoccupation : (n) غیر مصروفیت؛ بے شغلی؛ بیکاری ۔

Inoculability : (n) تطعیم پذ یری ۔

Inoculable : (a) تطعیم پذ یر ۔

Inocular : (a) (حشر یات) در گوشہ؛ چشم (مماس) ۔

Inoculate : (v) (۱) ٹیکا لگانا ۔ (۲) ٹیکے کے ذریعہ داخل کرنا (بیماری وغیرہ) ۔(۳) پیوند یا قلم لگانا؛ پیوند چشمی لگانا ۔ (٤) دل و دماغ میں بسانا ۔

Inoculation : (n) (۱) ٹیکا؛ تلقیح؛ تطعیم ۔ (۲) پیوند؛ قلم؛ پیوند چشمی ۔ (۳) دل و دماغ میں بسانا ۔

Inoculative : (a) پیوند یا قلم لگانے کا؛ ٹیکا لگانے کا ۔

Inoculator : (n) (۱) ٹیکا لگانے والا ۔ (۲) پیوند یا قلم لگانے والا ۔

Inoculum : (n) معمل؛ طعم؛ ٹیکا؛ مادہ؛ تلقیحی ۔

Inodorous : (a) بے بو؛ بے باس ۔

Inodorously : (adv.) بے بو کے ساتھ ۔

Inodorousness : (n) بے بو ہونا؛ بے باس ہونا ۔

Inoffensive : (a) (۱) غیر جارحانہ ۔ (۲) غیر دل خراش؛ بے آزار؛ بے ضرر؛ بے نیش ۔ (۳) پسند یدہ؛ معقول؛ ناقابل اعتراض ۔

Inoffensively : (adv.) غیر جارحانہ طو ر پر؛ بے ضرر طور پر ۔

Inoffensiveness : (n) غیر جارحانہ ہونا؛ بے آزار یا بے ضرر ہونا ۔

Inofficious : (a) (۱) بیکار؛ بے مصرف ۔ (۲) (قانون) جو اخلاقی فرض کے مطابق نہ ہو ۔

Inofficiously : (adv.) بیکار طور پر ۔

Inofficiousness : (n) بیکار ہونا؛ بے مصرف ہونا ۔

Inogen : (n) ایک فرضی مخلوط مادہ جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ عضلاتی ر یشے میں پایا جاتا ہے اور جو عضلہ میں توانائی پیدا کرنے والا ہوتا ہے ۔

Inoperative : (a) غیر موثر ؛ بیکار ؛ غیر نافذ ۔

Inoperativeness : (n) غیر موثر ہونا؛ بے کار ہونا ۔

Inoperculate/Inoperculated : (a) بے سر پوش ۔

Inopinate : (a) غیر متوقع ۔

Inopportune : (a) بے موقع؛ بے وقت ۔

Inopportunely : (adv.) بے وقت؛ بے موقع ۔

Inopportuneness : (n) بے موقع ہونا ۔

Inopportunist : (n) غیر مصلحت پرست خصوصاً جو مصلحت کی بنا پر پو پ کی بے خطائی کے خلاف تھے ۔

Inopportunity : (n) غیر معقولیت؛ بے موقع ہونا ۔

Inorb : (v) حلقے میں کر لینا؛ گھیر لینا ۔

Inordinate : (a) (۱) غیر معتدل؛ بے حد؛ بہت ز یادہ؛ حد سے ز یادہ؛ حد اعتدال سے متجاوز؛ حد سے بڑھا ہوا؛ غیر معمولی ۔ (۲) بے اعتدال؛ بے احتیاط؛ غیر معتدل ۔ (۳) بے اصول؛ بے ترتیب ۔

Inordinately : (adv.) حد سے ز یادہ؛ بے اعتدالی سے؛ بے اصولی سے ۔

Inordinateness : (n) غیر معتدل ہونا؛ حد سے ز یادہ ہونا؛ بے احتیاطی ۔

Inorganic : (a) (۱) غیر نامی (جسم، شے)؛ غیر عضوی ۔ (۲) (کیمیا) غیر نامی (مرکبات)؛ غیر نامیاتی ۔ (۳) خارجی؛ غیر نامی (جزو، عنصر) ۔ (٤) (عضو یات) لا عضوی ۔ (٥) (لسانیات) غیر صوتیاتی ۔ (٦) (مرضیات) غیر معمولی حرکت قلب کا (جو کسی بیماری کی وجہ سے ہو) ۔

Inorganic chemistry : (n) غیر نامیاتی کیمیا ۔

Inorganic world/nature : (n) غیر نامیاتی دنیا ۔

Inorganisation : (n) عدم تنظیم؛ بے نظمی ۔

Inorganised : (a) غیر منظم؛ بے ترتیب؛ بے تنظیم ۔

Inornate : (a) غیر مز ین؛ غیر آراستہ؛ بے نقش و نگار؛ بے آرائش (اسلوب) عاری ۔

Inosculate : (v) (۱) (شر یانوں کا) جڑنا؛ ملنا؛ منہ ملنا؛ جوڑ ملنا ۔ (۲) (ر یشوں وغیرہ کا) باہم پیوست ہونا؛ گتھا ہونا ۔ (۳) باہم پیوست کرنا؛ منہ ملانا؛ جوڑ ملانا ۔

Inosculation : (n) جوڑ ملنا؛ منہ ملنا؛ باہم پیوستہ ہونا؛ گتھاؤ ؛ ہم پیوستگی؛ رگ پیوندی؛ (نباتیات) پیوند ۔

Inosite : (n) ایک غیر اختمار پذ یر شکر یا مادہ -($C_6 H_{12} O_6 + 2 H_2O$)

Inoxidizable : (a) جس میں زنگ نہ لگ سکے؛ تکسید نا پذیر ۔

Inoxidize : (v) غیر زنگ خوردہ؛ غیر زنگ آلو د یا؛ نا تکسید پذیر بنانا ۔

Inquest : (n) (۱) قانونی یا عدالتی تحقیقات؛ تفتیش ۔ (۲) مرگ ناگہانی کے سبب کی تحقیقات ۔ (۳) جیوری جو اس کی تحقیقات کرتی ہے ۔

Corner's Inquest : تفتیش سبب موت ؛ مرگ غیر طبعی کی تفتیش ۔

Grand or great inquest: بڑی جیوری ۔

Great Inquest : قیامت ؛ حشر ؛ یوم الحساب ۔

Great, last, general inquest : قیامت ؛ یوم الحساب ۔

Great (or grand) inquest of the nation: دارالعوام ۔

Inquiet : (a) تکلیف دہ ۔

Inquietation : پریشان کرنا ؛ پریشان ہونا ؛ بے چین ہونا ۔

Inquietude : (n) بے اطمینانی؛ خلجان ؛ بے چینی ؛ بے کلی ؛ اضطراب ۔

Inquire/ enquire : (v) (۱) پوچھنا؛ دریافت کرنا؛ استفسار کرنا؛ سوال کرنا ۔ (۲) تحقیق کرنا؛ چھان بین کرنا؛ تحقیقات کرنا ؛ تفتیش کرنا؛ پوچھ گچھ کرنا ۔ (۳) (دوکان پر چیز) تلاش کرنا؛ پوچھنا ۔ (٤) مانگنا؛ بلانا ؛ ملنے کی اجازت مانگنا ۔

Inquire after /- for : (v) مزاج پرسی کرنا؛ خیریت دریافت کرنا ۔

Inquirendo : (n) تحقیق ۔

Inquirer / enquiror : (n) تحقیق کرنے والا؛ تفتیش کرنے والا؛ سوال کرنے والا ۔

Inquiringly / enquiringly : (adv) دریافت کرتے ہوئے؛ استفساراً ۔

Inquiry / enquiry : (n) (۱) استفسار؛ سوال؛ دریافت حال؛ بازپرس ۔ (۲) پوچھنا؛ تحقیقات؛ تفتیش؛ چھان بین؛ پوچھ گچھ ؛ پُرسش؛ کھوجنا۔

Court of Inquiry : تحقیقاتی عدالت ۔

Writ of Inquiry : تحقیقات کا عدالتی حکم ۔

Inquiry agent : (n) غیر سرکاری جاسوس ۔

Inquiry office :(n) دفتر اطلاعات ۔

Inquisition : (n) (۱) تلاش؛ جستجو؛ تفتیش؛ تحقیقات ۔ (۲) عدالتی تحقیقات؛ سرکاری تحقیقات ۔ (۳) (رومن کیتھولک کلیسا) تیرھویں صدی کی ایک کلیسائی تحقیقاتی عدالت؛ عدالت استیصال الحاد ؛عدالت احتساب؛ عدالت احتساب؛ تعزیرارتداد ۔

Inquisition : (v) (۱) تفتیش کرنا؛ تحقیقات کرنا ۔ (۲) استیصال الحاد کرنا ۔

Inquisitional : (a) تحقیقاتی ۔

Inquisitive : (a) (۱) متجسس؛ کھوجی؛ تحقیق پسند؛ شوق جستجو رکھنے والا ۔ (۲) راز جو؛ خواہ مخواہ جستجو کرنے والا؛ پرائے معاملے کی کھوج لگانے والا ۔

Inquisitive : (n) متجسس شخص؛ راز جو شخص ۔

Inquisitively : (n) متجسسانہ؛ رازجوئی سے ۔

Inquisitiveness : (n) (۱) تجسس کا شوق؛ تحقیق پسندی؛ کھوجی پن ۔ (۲) راز جوئی ۔

Inquisitor : (n) (۱) سرکاری طور پر تحقیقات کرنے والا؛ سرکاری مفتش؛ محتسب ۔ (۲) کلیسا کی عدالت احتساب کا افسر؛ محتسب کلیسا ۔

Inquisitorial : (a) (۱) محتسب کلیسا کی طرح یا اس سے متعلق ۔

(۲) سرکاری مفتش کا یا اس سے متعلق ۔
(۳) راز جو؛ راز جویانہ ۔

Inquisitorially : (adv) (۱) محتسبانہ عدالت احتساب کے افسر کی طرح ۔ (۲) راز جویانہ ۔

Inquisitorialness : (n) (۱) محتسب کلیسا کی طرح ہونا؛ سرکاری منقش کی طرح ہونا ۔ (۲) راز جوئی ۔

Inquisitory : (a) دیکھو Inquisitorial

Inroad : (n) (۱) حملہ؛ تاخت؛ یورش ۔ (۲) (مجازاً) زبردستی کی مداخلت ۔

Inrolling : (a) لہریں لینے والا ۔

Inrunning : (n) (۱) امنڈ (امڈ) کر یا بہ کر اندر آنا ۔ (۲) وہ جگہ جہاں بہ کر اندر آئے ۔

Inruption : (n) اندر کی طرف ٹوٹنا یا پھٹنا ۔

Inrush : (n) ریل پیل؛ یورش ۔

Ins and outs : (n) (۱) پیچیدگی؛ شاخ در شاخ ہونا؛ تشعب ۔ (۲) جزئیات ؛ تفصیلی معلومات ۔

Insalivate : (n) رطوبت دہن کے ساتھ ملانا؛ لعاب دہن سے تر کرنا ۔

Insalivation : (n) لعاب دہن کے ساتھ آمیزش؛ ریق آمیزی ۔

Insalubrious : (a) مضرصحت؛ غیر صحت بخش ۔

Insalubrity : (n) غیر صحت بخش ہونا ۔

Insalutary : (a) غیر صحت مند ۔

Insane : (a) (۱) باؤ لا؛ دیوانہ؛ پاگل؛ مخبوط الحواس؛ سڑی سودائی؛ مجنوں؛ خبطی ۔ (۲) احمقانہ؛ نامعقول؛ بے معنی ۔

Insanely : (adv. ) مجنونانہ ۔

Insaneness : (n) دیوانہ پن؛ مخبوط الحواسی؛ جنون؛ خبط ۔

Insanitariness : (n) مضر صحت ہونا؛ گندگی ۔

Insanitary : (a) گندا؛ حفظان صحت کے اصول کے خلاف؛ مضر صحت ۔

Insanitation : (n) گندگی؛ غلاظت ۔

Insanity : (n) (۱) خبط؛ دیوانگی؛ جنون؛ پاگل پن ۔ (۲) انتہائی حماقت ۔

Insatiability : (n) ہوکا؛ غیر تسکین پذیری ۔

Insatiable : (a) (۱) نہ بجھنے والی؛ سیر نہ ہونے والی؛ غیر تسکین پذیر ۔ (۲) حریص؛ لالچی؛ جسے ہو کا ہو ۔

Insatiableness : (n) دیکھو Insatiability

Insatiably : (adv.) شدّت حرص سے؛ غیر تسکین پذیر طور پر؛ ہو کے پن سے ۔

Insatiate : (a) جو کبھی سیر نہ ہو؛ غیر تسکین پذیر ۔

Insatiately : (adv.) غیر تسکین پذیری سے ۔

Insatiateness : (n) غیر تسکین پذیری ۔

Inscient : (a) روشن ضمیر ۔

Inscribable : (a) (شکل) جو دوسری شکل کے اندر بنائی جا سکے ۔

Inscribe: (v) (۱) نقش کرنا؛ کھودنا؛ کندہ کرنا؛ منقوش کرنا ۔ (۲) لکھنا؛ فہرست میں نام داخل کرنا ۔ (۳) قرضے کے حصّے مقررہ حصہ داروں کے نام جاری کرنا ۔ (٤) (ہندسہ) اس طرح شکل بنانا کہ اُس کے چند خاص نقطے دوسری شکل میں داخل ہو جائیں ۔ (٥) انتساب کرنا ۔

Inscribed : (a) — (۱) نقش کیا ہوا؛ منقش؛ فہرست میں داخل کیا ہوا ۔ (۲) (سرکاری قرضے کے متعلق) جو بانڈ کی صورت میں نہ ہو بلکہ حصّوں کی شکل میں ہو اور حصّہ داروں کے نام رجسٹر میں درج کر دئیے گئے ہوں ۔

Inscriber : (n) — نقش کرنے والا؛ کندہ کرنے والا ۔

Inscript : (n) — نقش ؛ کتبہ ۔

Inscription : (n) — (۱) نقش ؛ کتبہ (۲) محدود حصص کے قرضے کا اجرا ۔ (۳) رقیمہ ۔ (٤) کسی عضو پر نشان جو کسی دوسرے عضو کے لمس سے بن جائے ۔ (٥) (طب) اجزائی نسخہ (٦) مختصر انتساب ۔

Inscriptional : (a) — کتبہ کے متعلق ۔

Inscriptive : (a) — کتبے کا ؛ کتبے جیسا ۔

Inscroll : (v) — فہرست میں داخل کرنا ۔

Inscrutability : (n) — فہم و ادراک سے باہرہونا ۔

Inscrutable : (n) — (۱) جس کی تہ تک نہ پہنچ سکیں ۔ (۲) (مجازاً) نا معلوم ؛ مخفی ؛ فہم و ادراک سے باہر ۔

Inscrutableness : (n) — دیکھو Inscrutability

Inscrutably : (adv.) — مخفی طور پر ؛ فہم و ادراک سے باہر ہو کر ۔

Insculpture / Ensculpture : (v) — نقاشی کرنا؛ کندہ کرنا ۔

Insect : (n) — (۱) کیڑا مکوڑا ؛ کِرم ۔ (۲) حشرہ ؛ وہ کیڑا وغیرہ جس کے تین حصّے ہوتے ہیں ۔ (۳) حقیر شخص یا مخلوق ۔

Insecta : (n) — غیر فقری جانوروں کی ایک نوع ؛ حشرات ۔

Insectarium / Insectary : (n) — کیڑے کے رکھنے کی جگہ ؛ حشرہ خانہ ؛ کیڑا گھر ۔

Insect beds : (n) — ارضیاتی طبقات جس میں حشراتی زندگی کے آثار پائے جاتے ہیں ۔

Insect-bite : (n) — حشرہ گزیدگی ۔

Insect feeder : (n) — حشرات کھانے والی مخلوق ۔

Insecticidal : (a) — کیڑا مار (دوا) یا اس سے متعلق ۔

Insecticide : (n) — حشرات کُش ؛ کرم کُش ؛ کیڑوں کو مارنے والا؛ کیڑے مار ۔

Insecticide : (n) — حشرات کشی ؛ کِرم کشی ۔

Insectile : (a) — (۱) حشرتی ؛ کرمی ۔ (۲) حشرات دار ۔

Insection : (n) — شگاف ؛ (حصوں میں) تقسیم ؛ دندانہ ۔

Insectivora : (n) — حشرات خور نوع ؛ کرم خور نوع ۔

Insectivore : (n) — کرم خور ؛ حشرات خور ۔

Insectivorous : (a) — کرم خور ؛ حشرات خور ۔

Insectologer / Insectologist : (n) — حشریات داں ۔

Insectology : (n) — کیڑوں کا علم؛ حشریات؛ حشراتیات؛ علم حشرات ۔

Insecure : (a) — (۱) غیر محفوظ ؛ بے آڑ ؛ غیر مامون ؛ غیر مصون ۔ (۲) کمزور ؛ بودی (زمین یا برف) ۔

Insecurely : (adv.) — غیر محفوظ طور پر ۔

Insecureness : — غیر محفوظ ہونا ؛ بے حفاظتی ؛ عدم تحفّظ ۔

Insecurity : (n) — دیکھو Insecureness

Inseminate : (v) — (۱) بونا ؛ تخم ریزی کرنا ؛ تخم پاشی کرنا ؛ بیج ڈالنا ۔ (۲) مادہ منویہ (رحم میں) داخل کرنا ۔

Insemination : (n) — تخم ریزی ؛ تخم پاشی ۔

Insensate : (a) (۱) بے حس ؛ بے احساس ؛ بے درد ؛ کٹّر ؛ سنگ دل ؛ بے رحم ۔ (۲) بے عقل ؛ بے شعور ؛ بے وقوف ؛ احمق ۔ (۳) بے حس ؛ ماؤف ۔ (٤) (حیوانیات) بے جان ۔

Insensate : (n) بے وقوف شخص ۔

Insensately : (adv.) بے وقوفی سے ؛ بے حسی سے ؛ سنگدلی سے ؛ بے دردی سے ۔

Insensateness : (n) بے حسی ؛ بے وقوفی ؛ بے دردی ۔

Insensibility : (n) (۱) بے حسی ؛ فقدان احساس ؛ فقدان جذبات ۔ (۲) بے وقوفی ؛ کورا ہونا ۔ (۳) بے ہوشی ؛ غشی ۔

Insensible : (a) (۱) غیر محسوس ؛ غیر معلوم ؛ بہت خفیف ۔ (۲) بے ہوش ؛ غش میں ۔ (۳) بے خبر ؛ نا واقف ؛ لا علم ۔ (٤) بے حس ؛ بے احساس ؛ جذبات سے خالی ؛ کٹّر ؛ بے درد ؛ سنگدل ۔

Insensibly : (adv.) غیر معلوم طور پر ؛ غیر محسوس طور پر ۔

Insensitive : (a) بے حس ؛ ماؤف ؛ بے ذوق ؛ کورا ۔

Insensitiveness : (n) بے حسی ؛ بے ذوقی ؛ عدم حساسیت ؛ بےحساسی ۔

Insentience : (n) بےجان ہونا ؛ غیرذی روح ہونا ۔

Insentient : (a) بے جان ؛ غیرذی روح ۔

Inseparability : (n) عدم انفکاک ؛ لازم و ملزوم ہونا ؛ غیر منفک ہونا ۔

Inseparable : (a) غیر منفک ؛ جو جدا نہ ہو سکے ؛ لاینفک ؛ لازمی ۔

Inseparable : (n) غیر منفک شے ؛ (لازم و ملزوم) ؛ یک جان دو قالب (دوستوں کےلئے) ۔

Inseparableness : (n) دیکھو Inseparability

Inseparably : (adv.) غیر منفک طور پر ۔

Inseparate : (a) متحد ؛ لاین فك ؛ باہم پیوستہ ۔

Inseparately : (adv.) لاینفك طور پر ؛ باہم پیوستہ حالت میں ۔

Insert : (n) (۱) اندراج ؛ داخل ؛ مندرج ؛ دخول ؛ شمول ۔ (۲) (امریکا) گشتی خط یا اشتہار وغیرہ جو اخبار یا جریدے کے اندر رکھ دیا جاتا ہے؛ زائد صفحہ یا نقشہ وغیرہ جوکتاب کے اندر داخل کردیئے جائیں ۔ (۳) ٹھپے کا وہ حصہ جو الگ کیا جا سکے ۔ (٤) فیتہ ، پٹی یا کپڑے کا ٹکڑا جو آرائش یا آرام کے لئے لباس میں لگاتے ہیں ۔

Insert : (v) (۱) لگانا ؛ نصب کرنا ؛ داخل کرنا ؛ ٹھونسنا ؛ اندر ڈالنا ۔ (۲) شامل کرنا ؛ داخل کرنا ؛ اضافہ کرنا ؛ درج کرنا ؛ مندرج کرنا ؛ شائع کرنا (اخبار وغیرہ) ۔ (۳) مدغم کرنا ؛ ملانا ؛ جوڑنا ۔

Inserted : (a) (۱) ضم کیا ہوا ؛ بٹھایا ہوا ؛ نصب کیا ہوا ۔ (۲) ( نباتیات) نشستہ ؛ مُدغم ۔ (۳) (حشریات) گہرا بٹھایا ہوا ۔

Inserter : (n) نصب کرنے والا؛ داخل کرنے والا؛ مندرج کرنے والا ۔

Insertion : (n) (۱) اندراج ؛ شمول ۔ (۲) مندرجہ شے (خصوصاً کتاب، اخبار وغیرہ میں) ۔ (۳) نصب کرنا؛ ڈالنا؛ داخل کرنا ۔ (٤) کام؛ سوزن کاری (کپڑے وغیرہ پر)؛ کپڑے کے بیچ میں داخل کیا ہوا فیتہ یا پٹّی ۔ (٥) (تشریح) ادغام؛ باہم پیوست ہوجانا ۔

Insessores : (n) (طیوریات) شاخہ نشینان؛ عصافیر ۔

Insessorial : (a) شاخہ نشیں؛ چڑمی ۔

Inset : (n) (۱) زائد صفحہ یا صفحات جو کتاب کے اندر داخل کر دیئے جائیں ۔ (۲) چھوٹا نقشہ جو بڑے نقشے وغیرہ کو کاٹ کر بیچ میں لگایا جائے ۔ (۳) فیتہ یا پٹی وغیرہ (جو لباس میں بطور آرائش لگاتے ہیں) ۔ (٤) دربہاؤ ؛ ریزش ۔ (٥) مدخلہ؛ درنشاندہ ۔

Inset : (v) داخل کرنا؛ لگانا؛ شامل کرنا ۔

Insetter : (n) زائد صفحہ یا صفحات کتاب کے اندر داخل کرنے والا۔

Inseverable : (a) غیر منفک ؛ جو جدا نہ ہو سکے ؛ جو توڑا نہ جا سکے ؛ لاینفک۔

Inseverably : (adv.) غیر منفک طور پر۔

Inshave : (n) پہیے کی گول پٹی کو اندر سے چھیلنے یا مسطح کرنے کا اوزار۔

Inshrine : دیکھو Enshrine

Inside : (n) (۱) اندرونی رخ ؛ اندرونی حصّہ۔ (۲) بازو کے رستے کی وہ پٹری جو دیوار سے نزدیک یا سڑک سے دور ہو۔ (۳) معدہ اور انتڑیاں۔ (٤) درمیانی مدت یا وقت۔ (٥) کوچ گاڑی وغیرہ کے اندر کے مسافر۔ (٦) (عام) خفیہ اطلاع۔

Inside : (a) (۱) اندرونی ؛ جو اندر یا اندر کی طرف واقع ہو ؛ اندر کا۔ (۲) گھر کے اندر کام کرنے والا (شخص)۔ (۳) (مجازاً) خفیہ ؛ اندرونی۔ (٤) ایک ہی کار فرما کے ملازمین کی نمائندگی کرنے والی (یونین)۔

Inside : (adv) اندرونی رخ پر ؛ اندر کی طرف ؛ اندرونی طور پر۔

Inside : (prep.) اندر میں۔

Inside of : (prep.) اندر ؛ (سے) کم میں۔

Inside out : (adv.) الٹ کر ؛ الٹا۔

Inside track : (n) (۱) (دوڑ میں) خمیدہ پٹری کا اندرونی اور سب سے مختصر راستہ۔ (۲) حالت برتری ؛ فوقیت۔

Insider : (n) (۱) گھر کا ؛ اندر کا (وہ شخص جو کسی انجمن وغیرہ کا رکن ہو باہری لوگوں کے مقابلے)۔ (۲) بھیدی ؛ واقف کار ؛ راز دار۔

Insidious : (a) (۱) فریبی ؛ دغا باز ؛ عیار ؛ مکار ؛ پر فریب ؛ عیارانہ۔ (۲) چپکے چپکے آنے والا ؛ چور چال۔ (۳) (طب) غافل گیر ؛ منحنی۔

Insidious disease : (n) چور بیماری۔

Insidiously : (adv.) مکر سے ؛ فریب سے ؛ عیاری سے ؛ چپکے چپکے؛ غیر محسوس طور پر ؛ چور چال سے۔

Insidiousness : (n) دغابازی ؛ فریب ؛ مکاری ؛ چور چال ہونا۔

Insight : (n) دقت نظر ؛ بصیرت ؛ درک۔

Insignia : (n) شعار ؛ (عہدے کا) نشان یا علامت ؛ تمغہ ؛ نشان امتیازی۔

Insignificance / Insignificancy : (n) بے اہمیتی ؛ خفیف ہونا ؛ حقیر ہونا ؛ بے معنی ہونا۔

Insignificant : (a) (۱) غیر اہم ؛ خفیف ؛ ادنیٰ ؛ چھوٹی سی۔ (۲) ہیچ ؛ پوچ ؛ نا چیز ؛ حقیر۔ (۳) بے معنی ؛ مہمل۔

Insignificant : (n) ادنیٰ شے ؛ مہمل لفظ ؛ نا چیز شخص۔

Insignificantly : (adv.) بے اہمیتی سے ؛ بے معنی طور پر۔

Insincere : (a) غیر مخلص ؛ بے وفا ؛ ریا کار ؛ منافق ؛ سخن ساز۔

Insincerely : (adv.) ریا کاری سے؛ سخن سازی سے۔

Insincerity : (n) ریا کاری ؛ منافقت۔

Insinuate : (v) (۱) چالاکی سے ؛ چپکے چپکے دل میں جگہ کرنا یا کسی صحبت میں یا عہدے پر پہنچ جانا۔ (۲) کنایتاً کہنا ؛ پردے پردے میں کہنا۔ (۳) (قانون) (دستاویز وغیرہ کا) اندراج کرانا۔

Insinuating : (a) چالاکی سے کسی صحبت میں پہنچنے والا ؛ مکار ؛ خوشامدانہ۔

Insinuatingly : (adv.) (۱) چالاکی سے ؛ چپکے چپکے۔ (۲) اشارتاً ؛ کنایتاً ؛ پردے پردے میں۔

**Insinuation : (n)** (۱) چاپلوسی ؛ چالاکی - (۲) چور چال سے داخل ہونا ؛ دخل تدریجی - (۳) چپکے چپکے دل میں جگہ کر لینا ؛ خوشامدانہ گفتگو - (٤) اشارہ ؛ کنایہ - (٥) دلبری - (٦) در پردہ تعریض یا چوٹ یا الزام -

**Insinuative : (a)** (۱) چالاکی سے ؛ چپکے چپکے دل میں جگہ کرنے والا (۲) جس میں درپردہ تعریض ہو -

**Insinuatively : (adv.)** چالاکی سے ؛ چپکے چپکے دل میں جگہ بناتے ہوئے؛ چاپلوسی سے ؛ درپردہ تعرض کے ساتھ -

**Insinuativeness : (n)** دیکھو Insinuation

**Insinuator : (n)** (۱) چپکے چپکےچالاکی سے دل میں جگہ کرنے والا - (۲) اشارہ کرنے والا -

**Insinuatory : (a)** دیکھو Insinuative

**Insipid : (a)** (۱) بے مزہ ؛ پھیکا ؛ بے ذائقہ ؛ سیٹھا - (۲) بے لطف ؛ غیر دلچسپ ؛ روکھا پھیکا ؛ بے رنگ ؛ بے نمک -

**Insipidity / Insipidness : (n)** بےمزہ ہونا ؛ پھیکاپن ؛ بے نمکی ؛ بے لطفی ؛ بے رنگی غیر دلچسپ شخص یا رائے -

**Insipidly : (adv.)** بے لطفی سے ؛ بے رنگی سے ؛ غیر دلچسپ طور پر -

**Insipience : (n)** بے خودی ؛ نادانی ؛ نا سمجھی -

**Insipient : (a)** بے خود ؛ نادان ؛ نا سمجھ -

**Insist : (v)** (۱) اصرار کرنا ؛ مصر ہونا ؛ ہٹ کرنا ؛ ضد کرنا ؛ بضد ہونا ؛ اڑنا ؛ تاکید کرنا - (۲) وثوق کے ساتھ کہنا - (۳) ناگزیر سمجھ کر اصرار کرنا (کسی شرط پر) -

**Insistence : (n)** اصرار ؛ ہٹ ؛ ضد ؛ تاکید -

**Insistency : (n)** ضد ؛ ضدی پن ؛ ہٹ ؛ ہٹیلا پن ؛ اصرار ؛ تاکید -

**Insistent : (a & n)** (۱) مصر ؛ بضد ؛ اڑا ہوا - (۲) (حیوانیات) مصر -

**Insistently : (adv.)** بہ اصرار ؛ تاکید سے -

**Insister : (n)** اصرار کرنے والا ؛ ہٹ کرنے والا ؛ ضد کرنے والا -

**Insistingly : (adv.)** بہ اصرار ؛ بضد ؛ تاکید سے -

**Insititious : (a)** قلم لگایا ہوا ؛ خارجی طورپر داخل کیا ہوا -

**Insobriety : (n)** بے اعتدالی (خصوصاً شراب خواری میں) -

**Insolate : (v)** دھوپ کھانا ؛ دھوپ میں رکھنا؛ دھوپ دکھانا ؛ کھانا -

**Insolation : (n)** (۱) دھوپ دکھانا ؛ دھوپ کھانا ؛ دھوپ میں رکھنا؛ تشمّس ؛ اشعہ شمسی - (۲) دھوپ میں جھلسنا - (۳) (طب) علاج شمسی ؛ آفتاب زدگی ضربتہ الشمس -

**Insole : (n)** جوتے کے اندر کا تلا -

**Insolence : (n)** گستاخی ؛ بد تمیزی -

**Insolent : (a)** گستاخ ؛ بد تمیز ؛ گستاخانہ ؛ بد تمیزی کا ؛ توہین آمیز -

**Insolent : (n)** گستاخ ؛ بدتمیز -

**Insolently : (adv.)** گستاخانہ ؛ بد تمیزی سے -

**Insolubility : (n)** (۱) پیچیدگی ؛ لاینحل ہونا - (۲) غیر تحلیل پذیری؛ نا محلول -

**Insoluble : (a)** (۱) لاینحل ؛ جو حل نہ ہوسکے ؛ نہایت پیچیدہ - (۲) نا قابل تحلیل ؛ غیر تحلیل پذیر -

**Insoluble : (n)** لاینحل مسئلہ یا مشکل -

**Insolubleness : (n)** دیکھو Insolubility

**Insolubly : (adv.)** لاینحل طور پر ؛ تحلیل نا پذیر طور پر -

Insolvability / Insolvableness : (n) لاینحل ہونا ؛ پیچیدگی۔

Insolvable : (a) لاینحل ؛ پیچیدہ ؛ حل نا پذیر۔

Insolvably : (adv.) لاینحل طور پر ؛ حل نا پذیر طور پر۔

Insolvency : (n) دیوالیہ پن ؛ دیوالیہ ہونا ؛ دیوالہ ؛ دوالہ۔

Insolvent : (a) دیوالیہ ؛ (قرض دار) جس کا دیوالہ نکل جائے۔

Insolvent : (n) دیوالیہ ؛ قرض دار۔

Insomnia : (n) بے خوابی ؛ نیند نہ آنے کا مرض ؛ سُہاؤ ؛ سہر۔

Insomuch : (adv.) اس حد تک (کہ) ؛ یہاں تک (کہ) حتیٰ (کہ)۔

Insooth : (adv.) درحقیقت ؛ فی الواقع۔

Insouciance : (n) بے پروائی ؛ بے فکری۔

Insouciant : (a) بے پروا ؛ بے فکر۔

Insoul : (v) دیکھو Ensoul

Inspan : (v) (جنوبی افریقہ) جوتنا ؛ جوا رکھنا (بیلوں پر)؛ گاڑی جوڑنا ؛ بیل لگانا۔

Inspect : (v) (۱) ملا حظہ کرنا ؛ معائنہ (سرکاری طور پر)؛ جانچ پڑتال کرنا۔ (۲) غور سے دیکھنا ؛ جانچ کرنا ؛ معائنہ کرنا۔

Inspection : (n) ملاحظہ ؛ معائنہ ؛ جانچ۔

Trial by inspection : مقدمے کی سماعت کا ایک طریقہ جس میں جج بعض معاملے کو خود اپنی عقل کی گواہی پر فیصل کرتے ہیں۔

Inspectional : (a) جو فوراً پڑھا یا سمجھا جا سکے ؛ معائنے سے متعلق۔

Inspective : (a) ہوشیار ؛ خبردار ؛ چوکس۔

Inspector : (n) (۱) ناظر ؛ انسپکٹر۔

Inspectoral : (a) ناظر کا ؛ انسپکٹر۔

Inspectorate : (n) (۱) نظارت ؛ انسپکٹری کا دفتر۔ (۲) کل ناظر یا انسپکٹر مجموعی حیثیت سے۔ (۳) حلقہ ناظر؛ انسپکٹر کا حلقہ۔

Inspectorial : (a) دیکھو Inspectoral

Inspectorship : (n) نظارت ؛ انسپکٹری؛ انسپکٹر کا عہدہ۔

Inspectress : (n) خاتون ناظر ؛ انسپکٹریس۔

Inspeximus : (n) (قانون) ایسا عہد نامہ جس میں عہد نامہ دینے والا اس بات کا اقرار کرتا ہے کہ اُس نے سابق عہد نامے کو دیکھا ہے جس کی وہ توثیق کرتا ہے۔

Insphere /- spheare : دیکھو Ensphere

Inspirable : (a) (۱) سانس لینے کے قابل۔ (۲) قابل القا ؛ دل میں پیدا کرنے کے قابل۔

Inspiration : (n) (۱) اندر سانس لینا ؛ دم کشی ؛ شہیق۔ (۲) تخلیقی تحریک ؛ روحانی تاثیر ؛ فیضان۔ (۳) القا ؛ الہام۔ (٤) عمدہ خیال جو یکایک دل میں آئے ؛ آمد ؛ شاعرانہ وجدان ؛ الہامی خیال۔ (۵) وہ چیز جس سے تخلیقی تحریک یا روحانی تاثیر یا فیضان حاصل ہو۔ (٦) وہ خیال جو دوسرے کی تحریک سے پیدا ہو ؛ سکھائی پڑھائی بات۔

Moral inspiration : مقدس کتابوں میں صرف روحانی اوراخلاقی مطالب کا الہامی ہونا۔

Plenary inspiration : مقدس کتابوں کے کل مضامین کا الہامی ہونا۔

Verbal inspiration : مقدس کتابوں کا لفظ بہ لفظ الہامی ہونا۔

Inspirational : (a) الہامی۔

Inspirationist : (n) الہامی ؛ مقدس کتابوں کے الہامی ہونے کا عقیدہ رکھنے والا۔

Inspirator : (n) (۱) ہوا کش ؛ ہوا یا بھاپ کے کھینچنے کا آلہ ۔ (۲) ایک قسم کا آلہ؛ تنفس ۔

Inspiratory : (a) دم لینے کا ؛ سانس کھینچنے کا ۔

Inspire : (v) (۱) اندر سانس لینا ؛ سانس کے ساتھ اندر کھینچنا ۔ (۲) القا کرنا ؛ دل میں ڈالنا ؛ دل میں پیدا کرنا ۔ (۳) جوش یا احساس پیدا کرنا ؛ روح پھونکنا ۔ (٤) تخلیقی تحریک یا روحانی تاثیر پیدا کرنا ؛ فیضان ہونا ۔

Inspired : (a) (۱) سانس کے ساتھ اندر لیا ہوا ؛ شہیقی ۔ (۲) القا کیا ہوا ؛ الہامی ۔ (۳) جوش دلایا ہوا یا جوش میں لایا ہوا ۔

Inspired article : (a) وہ مضمون جو کسی کے اشارے سے لکھا گیا ہو ۔

Inspiredly : (adv.) الہامی طور پر ؛ سانس کے ساتھ اندر کھینچ کر ۔

Inspirer : (n) القا کرنے والا ؛ جوش یا احساس پیدا کرنے والا ؛ تخلیقی تحریک پیدا کرنے والا ۔

Inspiring : (a) اثر انگیز ؛ القا کرنے والا ۔

Inspiringly : (adv.) اثر انگیز طور پر ۔

Inspirit : (v) (۱) جان ڈالنا ؛ روح پھونکنا ۔ (۲) دل بڑھانا؛ ہمت بڑھانا ؛ جوش دلانا ۔

Inspiriting : (a) روح پھونکنے والی ؛ جان ڈالنے والی ؛ ہمت بڑھانے والی ؛ ہمت آفریں ؛ جوش انگیز ۔

Inspissate : (v) گاڑھا یا غلیظ کرنا ؛ جمانا ۔ (۲) گاڑھا ہونا ؛ جمنا ۔ (۳) شدید کرنا ؛ بھاری کر دینا ۔

Inspissation (n) (۱) گاڑھا یا غلیظ کرنا ۔ (۲) (طب) گاڑھی پیپ ۔ (۳) قوام سازی ؛ قوام ؛ راب ۔

Inspissative : (a) قوام زا ۔

Instability : (n) عدم استحکام ؛ بے ثباتی ؛ نا پائیداری ؛ بے استقلالی؛ تلون ؛ نا استواری ؛ تزلزل ؛ تلون مزاج ۔

Install : (v) (۱) با ضابطہ جائداد دلانا ؛ تمام آداب و رسوم کے ساتھ عہدہ یا منصب سپرد کرنا ؛ مسند نشین کرنا ۔ (۲) جمنا ؛ قدم جمانا ۔ (۳) (آلہ وغیرہ) قاعدے سے لگانا یا نصب کرنا ۔

Installant / -er : (n) جائزہ دلانے والا ؛ مسند نشین کرنے والا ؛ نصب کرنے والا ۔

Installation : (n) تخت نشینی ؛ مسند نشینی ؛ تنصیب ؛ نصب کاری ۔

Instalment / Installment : (n) (۱) قسط ۔ (۲) قسط بندی ۔

Instance : (n) (۱) مثال ؛ نظیر ۔ (۲) مخصوص صورت یا موقع ۔ (۳) مقدمہ ۔ (٤) ایما ؛ فرمائش ؛ فہمائش ۔

At the instance of : حسب ایما ؛ حسب فرمائش ؛ فہمائش یا تجویز ۔

Court of first instance : ابتدائی عدالت ؛ مرافعہ اُولیٰ ۔

For instance : مثال کے طورپر ؛ مثالاً ؛ مثلاً ۔

In the first instance : اولاً ؛ اول تو ؛ پہلے تو ۔

Instance : (v) (۱) مثال یا نظیر کے طور پر پیش کرنا ؛ نظیر پیش کرنا ۔ (۲) مثال یا نظیر کے طورپر لینا ۔

Instancy : (n) فوری ہونا ؛ ضروری ہونا ۔

Instant : (a) (۱) اشد ضروری ۔ (۲) ماہ حال کی ؛ اس مہینے کی ؛ ماہ رواں کی ۔ (۳) فوری ۔ (٤) پہلے سے ملایا ہوا یا پکایا ہوا (آسانی سے تیار کرنے کے لئے) ۔ (٥) موجودہ ؛ رواں ۔

Instant : (n) (۱) لحظہ ؛ لمحہ ؛ آن ؛ پل ؛ دم ۔ (۲) موجودہ لمحہ ۔ (۳) ماہ رواں ۔

In an instant : ایک لمحہ میں ؛ پلک جھپکتے ہی ۔

On the instant : فوراً ۔

The instant : اسی لمحے ؛ جیسے ہی ممکن ہو ۔

Instant : (adv.) فوراً ؛ اسی وقت ؛ اسی دم ۔

Instantaneity : (n) آنیّت ۔

Instantaneous : (a) (۱) ایک لمحہ میں واقع ہونے والا ؛ فوری ۔ (۲) آنی ؛ دم بھرکا ؛ لمحاتی ؛ حالیہ ؛ بر محل ؛ بر وقت ۔

Instantaneously : (adv.) فوراً ؛ معاً ؛ اسی دم ؛ فی الفور ؛ آناً فاناً ؛ جھٹ پٹ ؛ بلا توقف ۔

Instantaneousness : (n) فوری ہونا ؛ آنی ہونا ؛ آنیّت ۔

Instanter : (adv.) فی الفور ؛ معاً ؛ جھٹ پٹ ؛ فوراً ۔

Instantly : (adv.) فوراً ؛ آناً فاناً ؛ اسی وقت ؛ اسی دم ۔

Instantly : (conj.) جیسے ہی ؛ فوراً ۔

Instar : (v) (۱) ستاروں سے آراستہ کرنا ؛ ستارے بنانا ۔ (۲) ستارے کی طرح جڑنا ۔

Instar : (n) (حیوانیات) در روپ ؛ بین روپ ۔

Instate : (v) عہدہ یا منصب سپرد کرنا ؛ (کسی شخص کو) کسی منصب پر جاگزیں کرنا ؛ فائز کرنا ۔

Instauration : (n) اجرا ؛ تجدید ؛ واپسی ؛ بازیابی ؛ واگذاشت ؛ استرداد ۔

Instaurator : (n) (۱) تجدید کرنے والا ؛ بازدہ ۔ (۲) بانی ؛ موجد ۔

Instead : (adv.) (۱) بجائے ؛ جگہ پر ؛ بعوض ۔ (۲) اس کے بدلے ؛ اس کی جگہ ؛ بلکہ ۔

Instep : (n) (۱) (انسان کے) پیر کا اوپر کا حصہ (انگوٹھے سے لے کر ٹخنے تک) ؛ ظہر القدم ؛ پشت پا ؛ سینہ٭ پا ۔ (۲) جوتے یا موزے کا وہ حصہ جو سینہ٭ پاکو ڈھک لے ۔ (۳) ظہر القدم کی شکل کی کوئی چیز ۔ (٤) (حیوانیات) ساق پائے اسپ ۔

Instigate : (v) (۱) ترغیب دینا ؛ اکسانا ؛ ابھارنا ؛ شہ دینا ۔ (۲) برپا کرنا (فساد، بغاوت وغیرہ) ؛ محرک ہونا ۔

Instigatingly : (adv.) ترغیب دیتے ہوئے ؛ اکساتے ہوئے ۔

Instigation : (n) شہ ؛ تحریک ؛ ترغیب ؛ اکسانا ؛ ابھارنا ؛ افساد ؛ اُکسانا ۔

Instigative : (a) محرک ؛ ترغیب دینے والا ؛ ابھارنے والا ؛ اکسانے والا ۔

Instigator : (n) (۱) شہ دینے والا ؛ اکسانے والا ؛ محرک ؛ برپا کرنے والا ؛ مفسد ؛ برانگیختہ ۔ (۲) (نفسیات) فتنہ انگیز ؛ ورغلانے والا (خوا ب) ۔

Instigatrix : (n) شہ دینے والی ؛ اکسانے والی ۔

Instil / instile : (v) (۱) ڈالنا ؛ ٹپکانا ؛ چوانا (قطرہ قطرہ کر کے) ۔ (۲) رفتہ رفتہ ذہن نشیں کرنا ؛ پیدا کرنا ؛ دل میں بٹھانا ۔

Instillation : (n) (۱) ٹپکانا ؛ قطار ۔ (۲) رفتہ رفتہ ذہن نشیں کرنا ؛ تلقین ؛ القاء تدریجی ۔

Instillator /Instiller : (n) مقطرہ ؛ رفتہ رفتہ ذہن نشیں کرنے والا ۔

Instillment : (n) Instillation دیکھو

Instinct : (n) (۱) عقل حیوانی ؛ جبلت ۔ (۲) جبلی افعال ۔ (۳) وجدان ؛ فطری مہارت یا مناسبت ۔ (٤) اندرونی تحریک ۔

Instinct : (a) بھر پور ؛ لبریز ؛ بھرا ہوا ۔

Instinctive : (a) جبلی ؛ فطری ؛ وجدانی ۔

Instinctively : (adv.) جبلی طور پر ؛ جبلتاً ؛ وجدانی طور پر ؛ قدرتی طور پر ؛ اندرونی تحریک سے ؛ خود بخود ۔

Instinctivity : (n) جبلّیت ؛ جبلی طور پر کام کرنے کا میلان ۔

Instipulate : (a) (نباتیات) بے پتیا ۔

Institor : (n) عامل ؛ ایجنٹ ؛ دلال ؛ خردہ فروش ؛ دست فروش ؛ خوانچے والا ۔

Institorial : (a) دست فروش یا دلال سے متعلق ۔

Institute : (n) (۱)علمی مجلس یا ادارہ ؛ ادارت ؛ انجمن ۔(۲) علمی مجلس ؛ انجمن یا ادارے کا دفتر ۔ (۳) اصول قانون کی مبادیات ؛ کسی فن کی مبادیات کا مجموعہ ؛ مجموعہ ضوابط ۔ (٤) قاعدہ ؛ ضابطہ ؛ آئین ۔

Institute : (v) (۱) قائم کرنا ؛ نافذ کرنا ؛ جاری کرنا ؛ بنا ڈالنا؛ بنیاد رکھنا ۔ (۲) شروع کرانا (تحقیقات وغیرہ) ۔ (۳) مقرر کرنا (خصوصاًپادری کو) ۔ (٤) بحیثیت وارث مقرر کرنا ۔

Institute of medicine : (n) طب کے ان اصولوں کا بیان جن پر دوائیاں تیار ہوتی ہیں ۔

Institute of justinian : (n) قانون روما پر ابتدائی کتاب ۔

Instituter : (n) (۱) بانی ؛ منتظم ۔ (۲) (امریکا) پادری ۔

Institution : (n) (۱) ادارہ ؛ ادارت ۔ (۲) کسی ادارے کی عمارت ۔ (۳) بنا ؛ آغاز ؛ ابتدا ؛ تقرر (خصوصاً پادری کا) ۔ (٤) آئین ؛ قانون ؛ دستور ؛ رواج ۔ (٥) شخص خصوصاً وہ جو نمایاں اور ممیز خصوصیات کا حامل ہو یا جو اس قدر نرالا اور عجیب الخیال ہو کہ لوگ عام طور پر اس کو پسند کرتے ہوں ، مانتے ہوں یا کم از کم اس کی باتوں کو برداشت کرتے ہوں ۔

Institutional : (a) (۱) ادارہ وغیرہ کے متعلق یا اس کی نوعیّت کا ؛ اداری ۔ (۲) اصولی ؛ آئینی ۔

Institutionalism : (n) (۱) نظام اِدارت ۔ (۲) اداریّت ۔ (۳) لوگوں کو اقامت گاہ میں رکھنے کا نظام ۔

Institutionalist : (n) قانونی ضوابط پر لکھنے والا ؛ مبادیات پر لکھنے والا ۔

Institutionalize : (v) اداری بنانا ؛ اصولی بنانا ؛ اقامت گاہ میں پرورش کرنا ۔

Institutionary : (a) قانونی ضوابط سے متعلق ؛ اداری ؛ کلیسائی اداری سے متعلق ۔

Institutive : (a) اداری ؛ بنا ڈالنے والا ۔

Institutively : (adv.) اداری طور پر ۔

Institutor : (n) دیکھو Instituter

Institutress / Institutrix : (n) بنا ڈالنے والی ؛ بانی (خاتون) ۔

Instratified : (a) کسی دوسری چیز میں طبقہ بنا ہوا ۔

Instroke : (n) درون ضرب ؛ اندرونی چوٹ ۔

Instruct : (v) (۱) ہدایت کرنا ؛ حکم دینا ۔(۲) تعلیم دینا ؛ پڑھانا ؛ درس دینا ؛ سکھانا ۔ (۳) مطلع کرنا ؛ اطلاع دینا ؛آگاہ کرنا ؛ بتانا ۔ (٤) ضروری باتیں بتانا ؛ معاملہ سمجھانا (وکیل یا پیروکار کو) ۔ (٥) شہادت یا ثبوت پیش کرنا ؛ ثابت کرنا ؛ تصدیق کرنا ۔

Instructed : (a) (۱) مہذب ؛ تعلیم یافتہ ۔ (۲) سکھایا ہوا ؛ ہدایت یافتہ ۔

Instructer : (n) (۱) استاد ؛ اتالیق ؛ معلم ؛ مدرس ؛ آموزندہ ۔ (۲) (امریکی جامعوں میں) پروفیسر سے کم رتبے کا معلم ۔

Instruction : (n) (۱) ہدایت ؛ احکام ۔ (۲) ہدایات ؛ (جو وکیل یا پیروکارکو دی جائیں) ۔ (۳) تعلیم ؛ درس ؛ پڑھائی ؛ تدریب؛ تدریس ؛ آموزش ۔

Instructional : (a) تعلیمی ؛ درسی ؛ ہدایتی ؛ تدریسی ؛ تدریبی ؛ آموزشی ۔

Instructive :(a) پراز معلومات ؛ مفید ؛ سبق آموز ۔

Instructively : (adv.) سبق آموز طور پر ۔

Instructiveness : (n) پراز معلومات ہونا ؛ سبق آموز ہونا ۔

Instructor : (n) دیکھو Instructer

Instructress : (n) استانی ؛ معلمہ ۔

Instrument : (n) (۱) آلہ ؛ اوزار ؛ ہتھیار ۔ (۲) آلہ٭ کار ؛ وہ شخص جس سے دوسرا جس طرح چاہے کام لے ۔ (۳) آلات (سائنس وغیرہ کے) ۔ (٤) آلہ (موسیقی) ۔ (٥) دستاویز ؛ قانونی کاغذ ۔

Instrument : (v) (۱) دستاویز تیار کرنا ۔ (۲) (موسیقی) (گیت کو) ساز پر بجانے کے لئے ترتیب دینا ۔ (۳) آلات مہیا کرنا ۔

Instrumental : (a) (۱) معاون ؛ مدد ؛ کام دینے والا ؛ ذریعہ٭ کار ۔ (۲) آلے کا یا آلے سے متعلق ۔ (۳) ساز کی (موسیقی) ۔ (٤) اس خیال پر مبنی کہ کسی چیز کی معنی خیزی یہ ہے کہ وہ آلہ٭ کار ہے ؛ عملیت پر مبنی یا اس کے مطابق ۔

Instrumental case : (n) (صرف و نحو) فعل کی حالت جس سے واسطہ ، ذریعہ وغیرہ ظاہر ہو ۔

Instrumentalism : (n) (۱) (فلسفہ) ادائیت پسندی ۔ (۲) کسی چیز کی معنی خیزی یہ ھے کہ وہ آلہ٭ کار ھے ۔ خصوصا اس خیال کے نظریئے کی اہمیت یہ ھے کہ وہ کسی عمل کا آلہ٭ کار ھے اور اس کی سچائی اس کی افادیت پر مبنی ھے ؛ عملیّت ؛ عملیّت فکر ۔

Instrumentalist : (n) (۱) ساز کا بجانے والا یا ماہر ؛ سازندہ ۔ (۲) عملیّت کا حامی ۔

Instrumentality : (n) آلہ ہونا ؛ ذریعہ ؛ مدد ۔

Instrumentalization : (n) (صرف) ساز پر موسیقی بجانا ۔

Instrumentalize : (v) ساز پر موسیقی بجانا ۔

Instrumentally : (adv.) ذریعے کے طور پر ؛ آلے کے طور پر ۔

Instrumentation : (n) (۱) گیت کو ساز کے لئے ترتیب دینا ؛ ترتیب آہنگ ۔ (۲) آلات جراحی وغیرہ سے کام لینا ؛ استعمال آلات ۔ (۳) آلہ ہونا ؛ مدد ؛ ذریعہ ۔

Insubmergible / Insubmersible : (a) ناقابل غرقابی ۔

Insubmissive : (a) غیر مطیع ؛ غیر اطاعت شعار ۔

Insubordinate : (a) نا فرمان ؛ باغی ؛ سرکش ؛ شورہ پشت ۔

Insubordinately : (adv.) نافرمانی سے ؛ سرکشی سے ۔

Insubordination : (n) نافرمانی ؛ بغاوت ؛ عدول حکمی ؛ سرکشی شورہ پشتی ۔

Insubstantial : (a) غیر حقیقی ؛ غیر مادی ؛ غیر جامد ؛ جو ٹھوس نہ ہو ؛ خیالی ؛ بے جسم ۔

Insubstantiality : (n) غیر مادّیت ؛ غیر حقیقی پن ؛ جامد نہ ہونا ۔

Insuccess : (n) ناکامی ؛ ناکامیابی ۔

Insucken : (a) ایسے حلقہ٭ انتظام میں واقع جس میں اس کی مِل ہو ؛ خاص مل سے منسوب ۔

Insufferable : (a) ناقابل برداشت طور پر مغرور ؛ سخت متکبر ۔

Insufferably : (adv.) حد سے زیادہ مغرور وغیرہ ۔

Insufficiency : (n) کمی ؛ کوتاہی ؛ ناکافی ہونا ۔

Insufficient : (a) غیر کافی ؛ نا کافی ؛ تھوڑا ؛ کم ۔

Insufficiently : (adv.) ناکافی طور پر ۔

Insufflate : (v) پھونکنا ؛ بھرنا (ہوا یا گیس وغیرہ) ۔ (چوٹ ، جلن وغیرہ دور کرنے کےلئے) منہ سے یا آلے کے ذریعے سے پھونکنا ۔

Insufflation : (n) (۱) پھونک بھرنا ؛ ہوا بھرنا ۔ (۲) جھاڑ پھونک (آسیب دور کرنے کے لئے) ۔ (۳) (طب) نفوخ ؛ تنفس مصنوعی ۔

Insufflator : (n) منفاخ ؛ پھونکنے کا آلہ ۔

Insula : (n) (۱) (قدیم روما) عمارتوں کا سلسلہ ۔(۲) (تشریح)

مغ یا دماغ کا مرکزی لفتہ ۔ (۳) سیرم میں تیرتا ہوا خون کا چکتا ۔

Insular : (a) (۱) جزیرے کا ؛ ٹاپو کا ؛ جزیرے کا سا ؛ جزیرہ باش ۔ (۲) جزیرہ والوں کا یا جزیرے کا سا تنگ نظر ؛ تنگ نظرانہ ۔ (۳) محدود ۔ (٤) (طب) خال خال ۔

Insular : (n) جزیرے کا باشندہ ۔

Insularism : (n) (۱) جزیرہ باشی ۔ (۲) تنگ نظری ۔

Insularity : (n) (۱) جزیرہ یا جزیرے کا سا ہونا ۔ (۲) تنگ نظری ۔

Insularly : (adv.) جزیرے والوں کی طرح ؛ جزیرے کی طرح ۔

Insulate : (v) (۱) جزیرہ بنانا ۔ (۲) (شخص ، شے کو) ماحول سے جدا کرنا ؛ سب سے الگ کر دینا ؛ جدا کر لینا ۔ (۳) (حرارت اور برقیات) منفصل کرنا ؛ حاجز درمیان میں رکھنا ۔

Insulated : (a) (۱) محجوز ۔ (۲) فاصل ۔ (۳) ماحول سے جدا کیا ہوا ؛ الگ کیا ہوا ۔

Insulation : (n) (۱) جزیرہ بنانا ۔ (۲) علاحدہ کرنا ؛ محدودیت ۔ (۳) حجز ؛ محجوزیت حاجز ؛ رکاوٹ ؛ روک ؛ محافظ ؛ غیر موصل ۔

Insulator : (n) (۱) علاحدہ کرنے والا ۔ (۲) حاجز ؛ کوئی چیز یا آلہ جو کسی موصل کے سہارے یا اس پر چڑھانے کے لئے ہو ۔

Insulin : (n) انسولین ؛ ذیابیطس کی خاص دوا ۔

Insult : (n) (۱) توہین ؛ ہتک ؛ تذلیل ؛ ذلّت ؛ سبکی ؛ اہانت ۔ (۲) توہین آمیز فعل یا گفتگو ۔ (۳) (طب) مضرت ؛ گزند ؛ صدمہ ۔

To add insult to injury : ضرر رسانی کے ساتھ توہین کرنا ۔

Insult : (v) ہتک کرنا ؛ توہین کرنا ؛ تذلیل کرنا ؛ ذلیل کرنا ؛ اہانت کرنا ۔

Insultater : (n) ہتک کرنے والا ؛ ذلیل کرنے والا ۔

Insultingly : (adv.) توہین آمیز طور ؛ ہتک آمیز طور پر ۔

Insuperability : (n) ناقابل عبور ہونا ۔

Insuperable : (a) (۱) (روک یا رکاوٹ) جو دور نہ ہو سکے ؛ (مشکل) جس پر غالب نہ آسکے ؛ ناقابل عبور ۔ (۲) ناقابل فتح ؛ جس پر کوئی سبقت نہ پا سکے ۔

Insuperableness : (n) دیکھو Insuperability

Insuperably : (adv.) ناقابل عبور طور پر ۔

Insupportable : (a) ناقابل برداشت ؛ ناقابل تحمل ؛ ناقابل توجہ ؛ ناقابل مقاومت ۔

Insupportableness : (n) ناقابل برداشت ہونا ؛ ناقابل تحمل ہونا ؛ ناقابل توجہ ہونا ۔

Insupportably : (adv.) ناقابل برداشت طور پر ۔

Insupposable : (a) جو فرض نہ کیا جا سکے ؛ ناقابل قیاس ۔

Insuppressible : (a) نہ دبنے والا ؛ زیر نہ ہونے والا ؛ جسے دبایا نہ جا سکے ۔

Insuppressibly : (adv.) نہ دبتے ہوئے ؛ زیر نہ ہوکر ۔

Insurability : (n) قابل بیمہ ہونا ۔

Insurable : (a) قابل بیمہ ۔

Insurance : (n) (۱) بیمہ ؛ بیمہ کرنا ۔ (۲) قسط بیمہ ؛ پریمیم ۔ (۳) بیمہ کی رقم ۔

Insurance : (a) بیمہ کا ۔

Insurance policy : (n) بیمہ نامہ ؛ بیمہ پالیسی ۔

Insurance premium : (n) قسط بیمہ ۔

Insurant : (n) بیمہ کرانے والا ؛ جس کا بیمہ کیا جائے ۔

Intervisit : (v) ایک دوسرے کے یہاں آنا جانا ۔

Intervolution : (n) بہم پیچیدگی ۔

Intervolve : (v) کئی چیزوں کو ملا کر لپیٹنا ۔

Interwar : (a) جنگوں کے درمیان کا ۔

Interweave : (v) (۱) (ملاکر) گوندھنا ؛ بُننا ۔ (۲) باہم وابستہ کرنا ؛ خلط ملط کرنا ۔

Interwind : (v) ایک دوسرے کے ساتھ لپیٹنا یا لپٹنا ۔

Interwish : (v) باہم خدا حافظ کہنا ۔

Interwork : (v) ایک دوسرے میں سرایت کرکے ملانا؛ ایک دوسرے پر اثر ڈالنا ؛ تفاعُل کرنا ۔

Interwoven : (a) دیکھو Intertissued

Interwreathe : (v) ایک دوسرے کے ساتھ گوندھنا ۔

Intestacy : (n) وفات بلا وصیت ۔

Intestate : (a) (۱) بے وصیت (مرنے والا) ۔ (۲) بلا وصیت (چیز) ۔

Intestate : (n) جو شخص بلا وصیت کئے مر جائے ؛ متوفی بلا وصیت ۔

Intestinal : (a) (۱) آنتوں کا ؛ امعائی ۔ (۲) امعادار ؛ رودہ دار؛ (۳) داخلی ؛ اندرونی ؛ ملکی ۔ (٤) چکر دار ؛ پیچ دار ۔

Intestinal fortitude : (n) جرأت ؛ قوتِ برداشت ۔

Intestine : (n) رودہ ؛ آنت ؛ انتڑی ؛ معا ۔

Large intestine : معاء غلیظ ؛ بڑی آنت ۔

Small intestine : معاء ؛ دقیق ؛ چھوٹی آنت ۔

Intestine : (a) (۱) داخلی ؛ اندرونی ؛ ملکی ۔

Intestine motion : (n) وہ حرکت جو کسی جسم کے اندر محدود ہو ؛ اندرونی حرکت ۔

Intextine/Intexine : (n) (نباتیات) زرابرا کے اندر زرگل کی اندرونی تہ ۔

Inthral : دیکھو Enthral

Intimacy : (n) بے تکلفی ؛ گہرا تعلق ؛ گہری دوستی ؛ یارانہ ؛ موانست ۔

Intimate : (a) (۱) گہرا دلی ؛ قلبی ؛ بے تکلف ۔ (۲) اصلی ؛ ذاتی ؛ لاینفک ۔ (۳) جنسی ؛ زواجی ؛ زنا کا ۔ (٤) زیر جامہ سا ۔ (٥) (کیمیا) یکجاں ۔

Intimate : (n) بے تکلف ؛ دلی دوست ۔

Intimate : (v) (۱) واقف کرنا ؛ مطلع کرنا ؛ بیان کرنا ۔ (۲) اشارہ کرنا ؛ اشارۃً کہنا ۔

Intimately : (adv.) بہت اچھی طرح ؛ لاینفک طور پر ۔

Intimation : (n) اطلاع ؛ خبر ؛ اشارہ ۔

Intimidate : (v) دھمکانا ؛ تخویف کرنا ؛ ڈرانا ۔

Intimidation : (n) دھمکی ؛ تخویف ؛ تہدید ۔

Intimidator : (n) مخوف ؛ دھمکانے والا ؛ ڈرانے والا ۔

Intimidatory : (a) تخویف آمیز ؛ دھمکانے والا ۔

Intimism : (n) گھریلو زندگی کے مناظر کی تصویر کشی ۔

Intimity : (n) (۱) داخلیت ؛ باطنیت ۔ (۲) خلوت ؛ تخلیہ؛ تنہائی ۔

Intinction : (n) عشائے ربانی کی روٹی کو شراب میں ڈبونا ۔

Intine : (n) زراستر ؛ اندرونی زر جھلی ۔

Intitulation : (n) خطاب دینا ؛ خطاب ؛ سرنامہ ۔

Intitule : (v) (۱) مجاز کرنا (پارلیمنٹ کے قانون کے ذریعہ)۔ (۲) خطاب دینا ؛ عنوان دینا ۔

Into : (prep.) (حرف ربط) (کسی چیز کی) طرف ؛ میں ؛ اندر ۔

Intolerability / Intolerableness : (n) ناقابل تحمل ہونا ۔

Intolerable : (a) ناقابل برداشت ؛ نا قابل تحمل ؛ برداشت سے باہر ۔

Intolerably : (adv.) ناقابل برداشت طور پر ۔

Intolerance : (n) تعصب ؛ غیر رواداری ؛ عدم رواداری ؛ نا رواداری ۔

Intolerant : (a) (۱) متعصب ؛ ناروادار ؛ غیر روادار ؛ متعصبانہ ؛ غیر رودارانہ ۔ (۲) (جنگلات) جو سایہ نہ برداشت کر سکے ۔

Intolerant : (n) ناروادارشخص ۔

Intolerantly : (adv.) تعصب سے ؛ عدم رواداری سے ۔

Intonaco/-ico : (n) دیوار وغیرہ پر آخری استر کاری خصوصاً رنگوں سے تصویر کشی کرنے کے لئے ۔

Intonate : (v) (۱) لحن سے پڑھنا ۔ (۲) خاص لہجے میں ادا کرنا ۔ (۳) زبان سے ادا کرنا ۔

Intonation : (n) (۱) لحن سے پڑھنا ؛ تلحین ۔ (۲) کلیسا کے معمولی گیت کے پہلے الفاظ ۔ (۳) لہجہ ؛ لے ؛ سر ؛ آواز ؛ آواز کا اتار چڑھاؤ ۔

Intonator : (n) وہ تار جو چپٹے بول تختہ میں لگا رہتا ہے (دوسروں سے امتداد کے فرق کے لئے) ۔

Intone /Entone : (v) لحن میں پڑھنا ؛ سُر میں پڑھنا ۔ (۲) خاص لہجے میں ادا کرنا ۔ (۳) کلیسا کے معمولی گیت کے پہلے الفاظ کو پڑھنا ۔ (٤) آہستہ اور طبی آواز نکالنا ۔

Intorsion / Intortion : (n) مروڑ ؛ بل ۔

Intoxicant : (a) منشی ؛ نشہ کی ؛ نشہ آور ؛ مسکّر ؛ نشہ لانے والی ۔

Intoxicant : (n) (۱) منشی چیز ؛ نشہ ۔ (۲) (جمع) منشیات ؛ مسکرات ۔ (۳) (طب) مسمّم ۔

Intoxicate : (a & n) مدھوش ؛ متوالا ؛ مخمور ۔

Intoxicate : (v) (۱) نشہ میں لانا ؛ مدہوش کرنا ۔ (۲) مخمور کرنا؛ مست یا بے خود کردینا ؛ والہانہ جوش پیدا کرنا ۔

Intoxicated : (a) (۱) مدھوش ؛ مخمور ؛ نشہ میں ۔ (۲) پر جوش ۔

Intoxicating : (a) مسکر ؛ نشہ آور ؛ منشی ۔

Intoxicatingly : (adv.) مدھوش کرتے ہوئے ؛ مخمور کرکے ۔

Intoxication : (n) متوالا پن ؛ مخموری ؛ بد مستی ؛ مستی ؛ کیف مُسکر ۔ (۲) بے خودی ؛ والہانہ جوش ۔ (۳) (طب) تسمُم ۔

Intra -: (prefix) سابقہ بہ معنی "درونی" "اندرونی" "داخلی" "درون" "در" ۔

Intra-abdominal : (a) درون شکمی ۔

Intra-acinous : (a) خوشہ نما غدود کے اندر کا ۔

Intra-atomic : (a) درون جوہری ۔

Intra-carpellary : (a) درون بفچوی ۔

Intra-cellular : (a) درون خلوی ۔

Intra-cellularly : (adv.) درون خلوی طور پر ۔

Intra-cerebral : (a) درون دماغی ۔

Intra-cervical : (a) درون عنقی ۔

Intra-cranial : (a) اندرون کاسہ سر ؛ درون قحفی ۔

Intra-dermal / Intra-dermic : (a) درون اَدَمی ؛ درون جلدی ؛ جلد کی پرتوں کے درمیان ۔

Intra-ecclesiastical : (a) درون کلیسائی ۔

Intra-foliaceous : (a) درون برگی ۔

Intra-locular : (a) درون درج دار۔

Intra-marginal : (a) در حاشیائی۔

Intra-mercurial /-mercurian : (a) درون عطارد۔

Intra-Molecular : (a) در سالمی۔

Intra-Mundane : (a) دینوی۔

Intra-mural : (a) (۱) چہار دیواری کے اندر ؛ سرحد کے اندر - (۲) درون جداری۔

Intra-nasal : (a) ناک کے اندر کا۔

Intra-nuclear : (a) درون مرکزی۔

Intra-ocular : (a) درون چشمی۔

Intra-petioler : (a) (نباتیات) درون ڈنٹھلی۔

Intra-stromal : (a) اساس نسیجی کے اندر کا۔

Intra-territorial : (a) درون علاقائی۔

Intra-thoracic : (a) درون صدری۔

Intra-tropical : (a) درون حارّی۔

Intra-uterine : (a) درون رحمی۔

Intra-urban : (a) درون شہر ؛ شہر کے اندر کا۔

Intra-vaginal : (a) درون مہبلی۔

Intra-valvular : (a) درون صمامی۔

Intra-venous : (a) درون وریدی۔

Intra-ventricular : (a) درون جوفی۔

Intra-vitelline : (a) انڈے کی زردی کے اندر ہونے والا۔

Intractable : (a) (۱) بے قابو ؛ بے لگام ؛ منہ زور ؛ سرکش ؛ غیر تربیت پذیر۔ (۲) مشکل ؛ پیچیدہ ؛ دشوار ؛ دقّت طلب۔

Intractable : (n) سرکش آدمی۔

Intractableness / Intractability : (n) منہ زوری ؛ سرکشی ؛ غیر تربیت پذیری۔

Intractably : (adv.) سرکشی سے ؛ منہ زوری سے۔

Intrados : (n) (تعمیرات) محراب کا اندرونی خم۔

Intranscalency : (n) حرارت ناگزاری۔

Intranscalent : (a) حرارت نا گزار۔

Intransferable : (a) ناقابل انتقال۔

Intransgressible : (a) ناقابل تجاوز ؛ تجاوز نا پذیر ؛ ناقابل انحراف۔

Intransigence/-cance : (n) (۱) انتہا پسندی ؛ کٹّر پن۔ (۲) جمہوریت پسندی۔

Intransigent /-cant : (a) (۱) کٹّر ؛ انتہا پسند ؛ سخت۔ (۲) جمہوریت پسند۔

Intransigent : (n) انتہا پسند ریپبلکن۔

Intransit : (adv.) بدوران راہ۔

Intransitive : (a) لازمی ؛ لازم۔

Intransitive : (n) فعل لازم۔

Intransitively : (adv.) بطور فعل لازم۔

Intranslatable : (a) ناقابل ترجمہ۔

Intransmissible : (a) غیر ترسیل پذیر ؛ غیر انتقال پذیر ؛ غیرسرایت پذیر۔

Intransmutability : (n) ناقلب پذیری۔

Intransmutable : (a) ناقلب پذیر۔

Intrant : (n & a) داخل ہونے والا ؛ شریک ہونے والا (کالج یا انجمن وغیرہ میں) ۔

Intraparochial : (a) کلیسائی حلقے کے اندر کا ۔

Intreasure : دیکھو Entreasure

Intrench : (v) (۱) خندق کھودنا ؛ مورچہ بندی کرنا ؛ قدم جمانا ؛ نالیاں بنانا ۔ (۲) دیکھو Entrench ۔

Intrenchment : (n) دیکھو Entrenchment

Intrepid : (a) نڈر ؛ دلیر ؛ شجاع ؛ جری ؛ شیر دل ؛ بہادر ؛ جانباز ۔

Intrepidity : (n) جرأت ؛ دلیری جانبازی ؛ شجاعت ؛ جواں مردی ۔

Intrepidly : (adv.) مردانہ وار ؛ دلیرانہ ؛ جانبازی سے ؛ دلیری سے ۔

Intrepidness : (n) جرأت ؛ دلیری ؛ شجاعت ؛ جانبازی ۔

Intricacy : (n) پیچیدگی ؛ دقت ؛ دشواری ؛ الجھاؤ ؛ کنجلک ۔

Intricate : (a) (۱) پیچیدہ ؛ پیچ در پیچ ؛ پُر پیچ ۔ (۲) ادق ؛ مشکل ؛ دشوار ؛ دقت طلب ۔ (۳) دھندلا ؛ مبہم ؛ الجھا ہوا ؛ کنجلک ۔

Intricately : (adv.) پیچیدگی سے ؛ الجھاؤ سے ؛ پیچیدہ عبارت میں ؛ پیچیدہ انداز میں ۔

Intricateness : (n) پیچیدگی ؛ الجھاؤ ؛ دقت ؛ دشواری ؛ کنجلک ۔

Intriguant /-gante : (n) سازشی ؛ سازش کرنے والا ؛ دسّاس ۔

Intriguante/-gante : (n) سازشی ؛ سازش کرنے والی ؛ دسّاسہ ۔

Intrigue : (n) (۱) سازش ؛ ساز باز ؛ دسیسہ ۔ (۲) آشنائی ؛ پوشیدہ تعلق ؛ اٹ سٹ ۔ (۳) تاش کے بعض کھیل میں بادشاہ اور بیگم کا جوڑ ۔

Intrigue : (v) (۱) سازش کرنا ؛ ساز باز کرنا ۔ (۲) سانٹھ گانٹھ کرنا ؛ پوشیدہ اثر سے کام لینا ۔ (۳) تعلق پیدا کرنا ؛ آشنائی کرنا ۔ (٤) (شخص ، تخیل ، ذوق ، تجسس کو) راغب کرنا ؛ مشتاق بنا دینا ؛ مسحور کرنا ؛ حیرت زدہ کر دینا ۔

Intriguer : (n) دسّاس ؛ سازش کرنے والا ۔

Intriguery : (n) سازش ؛ ساز باز ۔

Intriguing : (a) راغب کرنے والا ؛ دلکش ؛ گرویدہ کرنے والا ۔

Intriguingly : (adv.) (۱) ساز باز کرتے ہوئے ؛ سازش سے ۔ (۲) رغبت دلاتے ہوئے ۔

Intrinsic : (a) (۱) ذاتی ؛ عینی ؛ اصلی ؛ لاینفک ۔ (۲) (طب) درونی ۔ (۳) حقیقی ؛ اصلی ۔

Intrinsic value : (n) ذاتی قدر ؛ اصلی قدر ۔

Intrinsic value of a curve : (n) (ریاضیات) ایک مساوات جو لمبائی اور انحنا کے درمیان نسبت بتاتا ہے ۔

Intrinsically : (adv.) فی نفسہ ؛ نفس شے کے اعتبار سے ؛ لاینفک طور پر ۔

Intro -: (prefix) سابقہ بہ معنی "اندر کی طرف" اندرونی ۔

Intro-active : (a) اندرونی طور پر فعال ؛ باہمی طور عامل ۔

Intro-ceptive : (a) درونی قبولی ۔

Introduce : (v) (۱) داخل کرنا ؛ لانا ۔ (۲) شریک کرنا ؛ شامل کرنا ۔ (۳) جاری کرنا رائج کرنا ؛ رواج دینا ؛ شروع کرنا ۔ (٤) پیش کرنا ۔ (٥) ملاقات کرانا ؛ تعارف کرانا ؛ شناسائی کرانا ؛ ملانا ۔ (٦) (لفظ کا جملے کو) شروع کرنا ؛ آغاز کرنا ۔ (۷) (جوان لڑکی کو) سوسائٹی میں داخل کرنا ؛ مجلسی زندگی میں شریک کرنا ۔ (۸) (مسودہ قانون) پیش کرنا ۔ (۹) (ایک جو ہر یا جوہروں کے مجموعے کو) سالمے میں داخل کرنا ۔

Introducer : (n) تعارف کرانے والا ؛ پیش کرنے والا ؛ رواج دینے والا ؛ شروع کرنے والا ۔

Introducible / Introduceable : (a) پیش کئے جانے کے لائق ؛ قابل تعارف ۔

Introduction : (n) (۱) داخل کرنا ؛ شریک کرنا ؛ رواج دینا ۔ (۲) آغاز ؛ ابتدا ۔ (۳) دیباچہ؛ تمہید ؛ مقدمہ ۔ (٤) نفاذ ؛ ترویج ؛ (٥) تعارف ؛ ملاقات ؛ شناسائی ۔ (٦) ادخال ۔ (۷) بدیسی پودا یا مویشی ۔

Letter of introduction : تعارفی خط ۔

Introductive : (a) تمہیدی ؛ ابتدائی ؛ تعارفی ؛ مقدماتی ؛ افتتاحی ۔

Introductively : (adv.) تعارفی طور پر ؛ تعارف کراتے ہوئے ؛ تمہید کے طور پر ۔

Introductor : (n) دیکھو Introducer

Introductorily : (adv.) بطور تعارف ؛ تعارف کراتے ہوئے ؛ تمہید کے طور پر ۔

Introductory : (a) دیکھو Introductive

Introductory : (n) ابتدائی مرحلہ ؛ ابتدائی کاروائی یا تدبیر ۔

Introflexed : (a) درون خمیدہ ۔

Introflexion : (n) درون خمیدگی ؛ اندرونی خم ۔

Introgression : (n) اندر آنا یا اندر جانا ۔

Introit : (n) حمد ؛ بھجن ؛ نعت جو عشائے ربانی کے موقع پر پادری کے قربان گاہ جاتے وقت گائی جاتی ہے ۔

Introitus : (a) (تشریح) مدخل ؛ مولج ؛ خصوصاً مدخل مہبل ۔

Introject : (v) (۱) تحت الشعوری یا غیر شعوری طور پر جذب کر لینا ۔ (۲) (کسی کی) دوسروں سے محبت یا نفرت کو اپنی ذات سے منسوب کرنا ۔ (۳) حالات کے مطابق ایکٹ کرنا ۔

Introjection : (n) (۱) بلع ذہنی ۔ (۲) کسی عمل میں محو ہوجانا ؛ مشغول ہو جانا ۔ (۳) رویّے میں شمول ۔

Intromission : (n) (۱) اذن باریابی ؛ داخلے کی اجازت ؛ داخلہ ؛ اندراج؛ دخول ؛ ایلاج ۔ (۲) دخل اندازی ؛ دخل در معقولات ۔ (۳) وہ مدت جس میں مباشرت کے دوران دخول جاری رکھا جا سکے ؛ دخول ؛ مدت دخول ۔

Intromit : (v) (۱) خلل اندازی کرنا ؛ مداخلت کرنا ۔ (۲) داخل کرنا ؛ اندر جانے دینا ؛ بار دینا ۔

Intromittent : (a) داخل کرنے والا ؛ دخولی ؛ دخول پذیر ۔

Intromitter : (n) خلل اندازی کرنے والا ؛ مداخلت کرنے والا (شخص) ۔

Intromolecular : (a) درون سالماتی ۔

Intropulsive : (a) اندر کی طرف پھینکنے والا ۔

Introreception : (n) درون قبولیت ۔

Introrsal : (a) (نباتیات و حیوانیات) درون رویہ ۔

Introrse : (a) دیکھو Introrsal

Introrsely : (adv.) درون رویہ طور پر ۔

Introspect : (v) اپنی نفسی کیفیات کا خود مطالعہ کرنا ؛ مشاہدۂ نفس کرنا ؛ خود نگری کرنا ۔

Introspection : (n) مشاہدۂ نفس ؛ معائنۂ باطن ؛ مطالعۂ باطن ؛ خود نگری ۔

Introspectionist : (n) وہ شخص جو اس کا قائل ہو کہ نفسیات کی بنا مشاہدۂ نفس پر ہے ؛ مشاہدۂ نفس کا قائل ۔

Introspective : (a) مشاہدۂ نفس کا ؛ مشاہدۂ نفس کا عادی ؛ خود نگر ۔

Introspectively : (adv.) مشاہدۂ نفس کے طور پر ۔

Introspectiveness : (n) مشاہدۂ نفس کاعادی ہونا ۔

Introspector : (n) مشاہدۂ نفس کرنے والا ؛ خود نگر ۔

Introsuscepted : (n) جذب شدہ ۔

Introsusception : (n) (۱) (عضویات) عضو کا خارجی مادہ (مثلاً خوراک) کو اپنے اندر لینا اور اس کو بافتوں (نسیج) میں منتقل کرنا ۔ (۲) (خیالات وغیرہ کو) دل میں جگہ دینا ۔ (۳) آنت کے ایک حصے کا دوسرے میں داخل ہوجانا ؛ انغماد (معوی)۔ (٤) اخذ (خیالات کا) ۔ (٥) آنت کے ایک حصے کادوسرے میں پھنس جانا ۔

Introuvable : (a) نایاب ۔

Introuvably : (adv.) نایاب طور سے ۔

Introversible : (a) اندر کی طرف موڑنے کے لائق ۔

Introversion : (n) (۱) مطالعۂ باطن ؛ باطنیّت ؛ شغف باطن ۔ (۲) اندر کی طرف کھینچنا (کسی عضو وغیرہ کو) ؛ درون گردانی ۔

Introversive : (a) مطالعۂ باطن کا ؛ درون گردانی کا ۔

Introvert : (n) (۱) مطالعۂ باطن کا عادی ۔ (۲) (حیوانیات) وہ عضو جسے اپنی نلکی یا پیندی کی طرف کھینچا جائے یا کھینچا جا سکے ۔

Introvert : (v) (۱) (خیالات) کو اندر کی طرف موڑنا ؛ مطالعۂ باطن کرنا ۔ (۲) (حیوانیات) (کسی عضو وغیرہ کو) اس کی اپنی نلکی یا پیندی میں کھینچنا ۔

Introvert : (a) باطنی ؛ درون شغف ۔

Introverted : (a) دیکھو Introversive

Introvertive : (a) مطالعۂ باطن کرنے والا ؛ مطالعۂ باطن سے متعلق ۔

Intrude : (v) (۱) زبردستی داخل کرنا ؛ ٹھونسنا ۔ (۲) زبردستی دینا ؛ سر ڈالنا ۔(۳) بے بلائے جانا ؛ ناخواندہ مہمان ہونا ؛ مخل ہونا ؛ خلل انداز ہونا ۔ (٤) کسی کلیسائی حلقے میں لوگوں کی مرضی کے خلاف پادری کا تقرر کرنا ۔

Intruded : (a) (ارضیات) دُرآمدہ ۔

Intruder : (n) ناخواندہ مہمان ؛ مخل صحبت ۔

Intrudress : (n) ناخواندہ مہمان (خاتون)۔

Intruse : (a) (نباتیات) درآمدہ ۔

Intrusion : (n) (۱) ناخواندہ مہمان ہونا ؛ بن بلائے جانا ؛ زبردستی داخل کرنا یا دخل ہونا ۔ (۲) بیجا مداخلت ؛ خلل اندازی ۔ (۳) (ارضیات) چٹان کا طبقات الارض کے بیچ پیوست ہوجانا ؛ دخول چٹانی ۔ (٤) کلیسائے پادری کا تقرر عبادت گزاروں کے مجمع کی رضامندی کے خلاف ۔

Intrusional : (a) بیجا مداخلت سے متعلق ؛ دخول چٹانی سے متعلق ۔

Intrusionism : (n) (۱) خلل اندازی ۔ (۲) عوام کی رضامندی کے خلاف پادری کا تقرر کرنا ۔

Intrusionist : (n) (۱) خلل انداز ؛ مخل ۔ (۲) عوام کی مرضی کے خلاف پادری کی تقرری کا حامی ۔

Intrusive : (a) (۱) مخل ہونے والا ؛ بیجا مداخلت کرنے والا ۔ (۲) (ارضیات) درآمدہ ۔

Intrusively : (adv.) ناخواندہ مہمان کی طرح ۔

Intrusiveness : (n) بیجا مداخلت کی عادت ؛ مخل ہونے کی عادت ۔

Intrust : (v) دیکھو Entrust

Intubate : (v) (طب) (حنجرے / نرخرہ میں) نلکی لگانا (تاکہ وہ کھلا رہے) ۔

Intubation : (n) (حنجرے میں) نلی لگانے کا عمل ؛ ادخال نلی ۔

Intuent : (a) وجدانی طور پر معلوم کرنے والا ۔

Intuit / Intuite : (v) (۱) براہ راست ادراک سے جاننا ؛ محسوس کر کے جاننا ۔ (۲) وجدانی طور پر معلوم کرنا ۔

Intuitable : (a) وجدانی طور پر معلوم کئۓ جانے کے لائق ۔

Intuition : (n) (۱) وجدان ؛ ہدایت ۔ (۲) مشاہدہ ؛ ادراک ؛

بلاواسطہ صفات ؛ مشاہدہ ذات -

In intuition to : به لحاظ ؛ دیکھتے ہوئے ؛ بفرض -

With intuition to (of) : متعلق ؛ به لحاظ -

Intuitional : (a) وجدانی -

Intuitionalism : (n) یہ نظریہ کہ ادراک حقیقت وجدانی طور پر ہوتا ہے ؛ وجدانیت -

Intuitionalist : (n) وجدانی ؛ وجدانیت کا قائل -

Intuitionism : (n) (۱) یہ نظریہ کہ خارجی اشیا کے ادراک میں انسان کا نفس تغیر صفات کے واسطے سے ذات شے کا مشاہدہ کرتا ہے ؛ نظریہ مشاہدہ ذات - (۲) یہ نظریہ کہ کسی عمل سے صحیح یا غلط ہونے کا فوراً احساس ہو جاتا ہے - (۳) یہ نظریہ کہ ریاضیات مخصوص و جدانوں پر مبنی ہے -

Intuitionist : (n) مشاہدہ ذات کا قائل -

Intuitive : (a) وجدانی ؛ وجدان کا ؛ صاحب وجدان -

Intuitively : (adv.) وجدانی طور پر -

Intuitiveness : (n) وجدانی ہونا ؛ صاحب وجدان ہونا -

Intuitivism: (n) یہ نظریہ کہ اصول اخلاق وجدان پر مبنی ہوتے ہیں ؛ اخلاقی وجدانیت -

Intuitivist : (n) اخلاقی وجدانیت کا قائل ؛ وجدانی -

Intumesce : (v) سوجنا ؛ متورم ہونا ؛ پھولنا -

Intumescence : (n) (۱) ورم ؛ سوجن ؛ تورم - (۲) بھاری بھرکم (زبان) -

Intumescent : (a) سوجا ہوا ؛ ورمایا ہوا ؛ متورم ؛ پھولا ہوا -

Inturgescence : (n) ورم ؛ سوجن -

Inturn : (n) نیچے کو ؛ اندر کی طرف موڑنا ؛ رقص میں ایک خاص ڈھنگ سے پاؤں رکھنا -

Inturned : (a) (۱) اندر کی طرف مڑا ہوا - (۲) مشاہدہ باطن میں مشغول -

Intussuscept : (v) آنت کے ایک حصے کا دوسرے میں داخل ہوجانا -

Intussusception : (n) دیکھو Introsusception

Intwine : (v) دیکھو Entwine

Inula : (n) زنجبیل شامی -

Inulin : (n) انولین ؛ ایک سفید نشاستوی مادہ $(C_6H_{10}O_5)$ جو زنجبیل شامی کی جڑوں سے حاصل کیا جاتا ہے -

Inuloid : (n) انولین کی بدلی ہوئی ایک شکل -

Inunction : (n) (۱) تیل کی مالش ؛ تیل چپڑنا ؛ تدہین - (۲) مرہم ؛ مالش کی دوا -

Inundant : (a) سیلانی ؛ ابلتا ہوا ؛ لب ریز ؛ تہ آب کرنے والا -

Inyndate : (v) (۱) تہ آب کر دینا ؛ سیلاب میں غرق کر دینا - (۲) بھر مار کرنا ؛ ریل پیل کرنا ؛ طوفان برپا کردینا -

Inundation : (n) (۱) طغیانی ؛ سیلاب - (۲) (مجازاً) زیادتی ؛ کثرت ؛ بہتات ؛ افراط -

Inurbane : (a) کھرا ؛ کج خلق ؛ کج خلقی کا ؛ خشونت کا -

Inurbanely : (adv.) کھراپن سے ؛ کج خلقی سے ؛ خشونت سے -

Inurbaneness / Inurbanity : (n) کھرا پن ؛ کج خلقی ؛ خشونت -

Inure/Enure : (v) (۱) عادی کرنا ؛ خوگر کرنا ؛ عادت ڈالنا ؛ عادی ہونا ؛ خوگر ہونا - (۲) نافذ ہونا (خصوصاً قانون کا) -

Inured : (a) جفاکش ؛ مضبوط ؛ بے باک ؛ اکھڑ -

Inurement : (n) خوگر ہوجانا ؛ عادی ہوجانا ؛ خوگری -

Inurn : (v) (۱) (جلائی ہوئی لاش کی راکھ کو) خاکدان میں رکھنا ۔ (۲) (مجازاً) دفن کرنا ؛ گاڑنا ۔

Inutile : (a) بے کار ؛ نکما ؛ فضول ؛ بے فائدہ ۔

Inutility : (n) بے کار ہونا ؛ فضول ہونا ؛ نکماپن ۔

Invade : (v) (۱) حملہ کرنا ؛ حملہ آور ہونا ؛ چڑھائی کرنا ؛ یورش کرنا ۔ (۲) نرغہ کرنا ؛ ہجوم کرنا ؛ (خیالات امراض وغیرہ کا) ۔(۳) بیجا مداخلت کرنا ؛ دست اندازی کرنا (حقوق میں) ۔ (٤) جاانا ۔

Invader : (n) حملہ آور ؛ چڑھائی کرنے والا ۔

Invaginate : (v) (۱) غلاف چڑھانا ؛ میان میں رکھنا ۔ (۲) (غلاف) اندر کو لپیٹنا ۔

Invaginated : (a) غلاف چڑھایا ہوا ؛ ملفوف کیا ہوا ؛ اندر کھنچا ہوا ۔

Invagination : (n) غلاف چڑھانا ؛ اندر کو لپیٹنا ؛ انغماد ؛ اغلاف ۔

Invalid : (a) (۱) باطل ؛ غیر محکم ؛ بے بنیاد ۔ (۲) (کاروائی وغیرہ) ناجائز ؛ بے ضابطہ ؛ (دستاویز) قانوناً بے اثر ۔

Invalid : (a & n) بیمار ؛ مریض؛ علیل ؛ روگی ؛ مجروح ؛ زخمی ؛ بیماری کا مارا ہوا ؛ معذور ؛ ماندہ ۔

Invalid/-ide : (v) (۱) بیمار پڑنا ؛ علیل ہونا - (۲) مجروح یا بیمار قرار دینا ؛ بیماری کی بنا پر خدمت سے علاحدہ کرنا ۔ (سپاہی کو) بیمار یا مجروح ہونے کی وجہ سے گھر بھیج دینا ۔

Invalidate : (v) باطل کردینا ؛ ناجائز یا بے ضابطہ قرار دینا - قانوناً بے اثر کرنا ۔

Invalidation : (n) باطل کردینا ؛ قانوناً بے اثر کر دینا ۔

Invalidish/Invalidy : (a) کسی قدر معزور ۔

Invalidism : (n) علالت ؛ بیماری ؛ مرض کی حالت ، معذوریت ؛ کہنہ علالت ۔

Invalidity / Invalidness : (n) (۱) باطل ہونا ؛ قانوناً بے ضابطگی یا بے اثری ۔(۲) علالت ؛ مرض ؛ معذوری ؛ جسمانی کمزوری ۔

Invaluable : (a) بے بہا ؛ انمول ۔

Invaluableness : (n) بے بہا ہونا ؛ انمول ہونا ۔

Invaluably : (adv.) بے بہا طور پر ۔

Invar : (n) اِنور (بھرت) ۔

Invariability : (n) غیر تغیر پذیری ۔

Invariable : (a) (۱) غیر متغیّر ؛ غیر تغیر پذیر ؛ اٹل ۔ (۲) یکساں ؛ ایک ہی حالت میں رہنے والا ؛ ہمیشہ ویسا ہی ۔ (۳) (ریاضیات) مستقل ؛ ثابت ۔

Invariable : (n) (ریاضیات) مستقل ؛ ثابت (عدد) ۔

Invariableness : (n) دیکھو Invariability

Invariably : (adv.) جب دیکھئے تب ؛ ہمیشہ ، غیر متغیر طور پر ۔

Invariance / Invariancy : (n) (ریاضیات) مستقل ہونا ؛ غیر متبدل ہونا ۔

Invariant : (a) غیر متغیر ۔

Invariant : (n) (ریاضیات) مستقل ؛ غیر متبدل ؛ مستقل جزو ضربی ۔

Invariantive : (a) مستقل جزو ضربی سے متعلق ۔

Invariantively : (adv.) مستقل جزو ضربی کے طور پر ۔

Invasion : (n) (۱) حملہ ؛ یورش ؛ لشکر کشی ؛ فوج کشی ۔ (۲) مداخلت ؛ دست اندازی ؛ دست درازی ۔ (۳) (طب) اصابت ؛ حملہ مرض ۔

Invasive : (a) حملہ آور ؛ چڑھائی کرنے والا ؛ دست دراز ۔

Invecked : (a) (نقابت)محدب گوشکوں کی آرائشی مغزی سے مزیّن ۔

Invected : (a) دیکھو Invecked

Invective : (n) (۱)گالیوں کی بوچھاڑ ؛ سب و شتم ؛ شدید طعن ؛ ملامت ۔ (۲) دشنام آمیز تقریر یا تحریر ؛ ہجو قبیح ۔

Inveigh : (v) برا بھلا کہنا ؛ لعن طعن کرنا ؛ اچھی طرح خبر لینا ؛ پھٹکارنا ۔

Inveigher : (n) لعن طعن کرنے والا ؛ پھٹکارنے والا ۔

Inveigle : (v) بھگالے جانا ؛ اغوا کرنا ؛ پھانس کر لے جانا ؛ ور غلا نا ؛ پٹی پڑھانا ؛ پھسلانا ۔

Inveiglement : (n) ورغلانا ؛ اغوا ۔

Inveigler : (n) ورغلانے والا ؛ اغوا کرنے والا ؛ پھسلانے والا ۔

Invent : (v) (۱) ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ؛ نکالنا ؛ پیدا کرنا ؛ نئی بات نکالنا ۔ (۲) گھڑنا ؛ بنا لینا (نئی بات) ۔

Inventer : (n) موجد ؛ مخترع ۔

Invention : (n) (۱) ایجاد ؛ اختراع ۔ (۲) کوئی نئی مصنوعہ شے جس کے حقوق محفوظ کرائے جائیں ۔ (۳) گھڑی ہوئی بات ؛ بنائی ہوئی بات ۔ (٤) قوت ایجاد؛ قوت اختراع ۔ (٥) (موسیقی) ایک مختصر تحریری نغمہ ۔

Invention of the cross : (n) تین مئی عیسائیوں کے یہاں کی ایک عید(اس روز قسطنطین کی ماں ہلینا نے صلیب ڈھونڈی تھی) ۔

Inventive : (a) ایجادی ؛ اختراعی ۔

Inventively : (adv.) ایجاداً ؛ اختراعاً ۔

Inventiveness : (n) اختراع یا ایجاد (کی قوت) ۔

Inventor : (n) موجد مخترع ۔ (قانون) ایجاد کے حقوق محفوظ کرانے والا ۔

Inventory : (n) (۱) فرد ؛ فہرست ؛ فرد سامان ؛ فہرست موجودات ۔ (۲) اشیائے مندرجہ فہرست ۔ (۳) جائزہ؛ ذخیرہ ۔ (٤) جائزہ ۔

Inventory : (v) فہرست لکھنا ؛ فہرست تیار کرنا ؛ فہرست میں درج کرنا ۔

Inventress : (n) موجد ؛ مخترع (عورت) ۔

Inveracious : (a) جھوٹا ؛ دروغ گو ؛ کاذب ۔

Inveracity : (n) عدم صداقت ؛ کذب ؛ جھوٹ ؛ دروغ ۔

Inverminate : (v) کیڑوں کی طرح بھر جانا ۔

Invermination : (n) دیدانیت ؛ مرض کرم امعاء ۔

Inverness : (n) (۱) اسکاٹ لینڈ کا ایک شہر ۔(۲) ایک طرح کا بے آستینوں کا لبادہ یا کوٹ ۔

Inverse : (a) معکوس ؛ الٹا ؛ اوندھا ؛ مقلوب ۔

Rule of three inverses : اربعہ ؛ اربعہ متناسبہ ۔

Inverse : (n) عکس ؛ قلب ؛ (ریاضیات) معکوس ۔

Inverse proportion : (n) تناسب معکوس ۔

Inverse ratio : (n) نسبت معکوس ۔

Inverse square : (n) مربع معکوس ۔

Inversely : (adv.) برعکس ؛ معکوس طور پر ؛ مقلوب طور پر ۔

Inversimilitude : (n) بعید از قیاس ہونا ۔

Inversion : (n) (۱) الٹ پلٹ ؛ تقلیب ؛ الٹنا ؛ اوندھا کرنا ؛ دروں گردانی ۔ (۲) (صرف و نحو) عکس ترتیب (الفاظ کا) ۔ (۳) (ریاضیات) عکسی نسبت ۔ (٤) (فوج) صف کو توڑ کر دو دو کی قطار بنانا ۔ (٥) (طب) ارتکاس

Invert : (n) (۱) قوس معکوس ؛ محراب معکوس ۔ (۲) ہم جنسیہ ؛ مائل بہ ہم جنس ۔

Invert : (v) (۱) الٹنا ؛ الٹا کرنا ؛ اوندھا کرنا ۔ (۲) ترتیب

الٹ دینا ؛ تقلیب کرنا - (۳) (موسیقی) سروں کی ترتیب بدل دینا (پست سُروں کو بلند کر کے ترتیب بدل دینا) - (٤) (کیمیا) (چینی کو) شکر انگور اور چپ گرداں شکر میں توڑ دینا - (٥) (فوج) صف کو توڑ کر دو دو کی قطار بنانا -

Invert sugar : (n) معکوس شکر -

Invertant : (a) (۱) معکوس ؛ الٹا - (۲) مقلوب - (۳) (کیمیا) معکوس ؛چپ گرداں - (٤) (نقابت) ڈھال کے وسط کی طرف مڑا ہوا ؛ پس خمیدہ - (٥) (مرضیات) درون گرداں - (٦) (ریاضیات) معکوس - (۷) ہم جنسیہ -

Invertebrata : (n) (۱) غیر مہرہ پشت جانور؛ حیوانات غیر فقری ؛ بے ریڑھ جانور -

Invertebrate : (a) (۱) غیر مہرہ پشت ؛ بے ریڑھ کا ؛ غیر فقری - (۲) (مجازاً) کمزور (طبیعت کا) بودا ؛ دبّو -

Invertebrate : (n) (۱) غیر مہرہ پشت جانور؛ بے ریڑھ جانور- (۲) (مجازاً) کمزور شخص ؛ بوداً یا دبّو (شخص)-

Inverted : (a) دیکھو Invertant

Inverted comma : (n) معکوس واوین -

Invertedly : (adv.) معکوس طور سے ؛ الٹ کر -

Invertible : (a) قابل تقلیب ؛ تقلیب پذیر؛ معکوس ہونے والا -

Invertin : (n) ایک کیمیائی خمیر جو سفید سفوف کی شکل میں ہوا میں سکھائے ہوئے خمیرمایہ سے حاصل ہوتا ہے -

Invertor : (n) (برقیات) مقلب ؛ ضابط رَو -

Invest : (v) (۱) پوشاک یا لباس پہنانا ؛ خلعت پہنانا - (۲) عطا کرنا ؛ بخشنا ؛ سرفراز کرنا ؛ متصف کرنا (صفات سے) - (۳) محاصرہ کرنا ؛ گھیرنا - (٤) روپیہ لگانا (تجارتی حصوں کی خریداری وغیرہ میں) سرمایہ لگانا - (٥) (روز مرہ) خریدنا -

Investigable : (a) قابل تحقیق ؛ قابل تفتیش؛ چھان بین کئے جانے کے لائق -

Investigate: (v) چھان بین کرنا ؛ تحقیق کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ تحقیقات کرنا -

Inveastigatingly : (adv) تحقیقات کر کے ؛ تحقیق کر کے ؛ چھان بین کر کے -

Investigation : (n) تحقیقات ؛ تفتیش؛ تحقیق؛ چھان بین -

Investigative : (a) تحقیقاتی ؛ تفتیشی ؛ تحقیقی ؛ تحقیقات سے متعلق -

Investigator : (n) تحقیقات کرنے والا ؛ تفتیش کرنے والا ؛ محقق -

Investigatory : (a) دیکھو Investigative

Investitive : (a) عطائے خطاب وغیرہ سے متعلق-

Investiture : (n) (۱) با ضابطہ جائزہ دلانا ؛ عطائے خطاب ؛ مسند نشینی ؛ تقراسقف (منجانب پوپ) ؛ رسم تشریف - (۲) عطائے خلعت - (۳) ناکہ بندی ؛ محاصرہ -

Investment : (n) (۱) سرمایہ کاری ؛ روپیہ لگانا - (۲) لگا ہوا روپیہ ؛ راس المال - (۳) جائداد یا املاک جس میں روپیہ لگا ہوا ہو - (٤) جائزہ دلانا ؛ عطائے خطاب وغیرہ ؛ مسند نشینی - (٥) لباس ؛ پوشاک - (٦)(حیوانیات) پوشش ؛ حصار - (۷) محاصرہ ؛ ناکہ بندی -

Investor : (n) لباس پہنانے والا ؛ خلعت دینے والا ؛ عطا کرنے والا ؛ روپیہ لگانے والا ؛ سرمایہ کار -

Investure : (n) دیکھو Investiture /Investment

Inveteracy : (n) (۱) کہنہ ہونا ؛ مزمن ہونا - (۲) سختی ؛ شدت - (۳) جانی دشمنی -

Inveterate : (a) (۱) پرانا ؛ کہنہ ؛ مزمن - (۲) سخت ؛ شدید؛ جانی -

Inveterately : ( adv.) سختی سے ؛ شدت سے -

Inveterateness : (n) سختی ؛ شدت ۔

Invidious : (a) (۱) غیر منصفانہ ؛ ناگوار ۔ (۲) عداوت انگیز ؛ تکلیف دہ ؛ ناگوار ۔

Invidiously : (adv.) بے انصافی سے ؛ تکلیف دہ طور پر ؛ ناگوار طریقے سے ۔

Invidiousness : (n) بے انصافی ؛ تکلیف دہ ہونا ؛ ناگوار ہونا ۔

Invigilate : (v) امتحان دینے والے طلباء کی نگرانی کرنا ۔

Invigilation : (n) نگرانی (امتحان کی) ۔

Invigilator : (n) ناظر امتحان ؛ نگراں کار (امتحان کا) ۔

Invigorate : (v) (۱) قوی کرنا ؛ مضبوط کرنا ؛ تقویت پہنچانا ۔ (۲) روح پھونکنا ؛ جان ڈالنا ۔ (۳) مضبوط ہونا ؛ قوی ہونا ۔

Invigorating : (a) مقوی ۔

Invigoration : (n) قوی کرنا ؛ مضبوط کرنا ؛ جان ڈالنا ۔

Invigorative : (a) تقویت بخش ؛ جاں فزا ؛ مقوی ۔

Invincibility : (n) ناقابل تسخیر ہونا ۔

Invincible : (a) (۱) ناقابل فتح ؛ ناقابل تسخیر ؛ اجیت ؛ غیر مغلوب ؛ جس پر کوئی غالب نہ آسکے ۔ (۲) آئرستانی قاتلوں کی جماعت کے اراکین سے متعلق ۔

Invincible : (n) (۱) ناقابل تسخیر (شے) ؛ غیر مغلوب (شخص) ۔ (۲) آئرستان کے قاتلوں کی ایک جماعت کا رکن ۔

Invincibleness : (n) دیکھو Invincibility

Invincibly : (adv.) ناقابل تسخیر طور پر ۔

Inviolability : (n) ناقابل انفساخ ہونا ؛ ناقابل خلاف ورزی ہونا ۔

Inviolable : (a) (۱) واثق ؛ ناقابل انفساخ ؛ ناقابل خلاف ورزی ۔ (۲) واجب التعمیل (قانون) ؛ محترم ؛ قابل حرمت ۔

Inviolably : (adv.) ناقابل انفساخ طور پر ۔

Inviolacy : (n) (۱) استحکام ؛ استواری ؛ بے عیبی ۔ (۲) پاکی ؛ عصمت ؛ تقدس ۔

Inviolate : (a) (۱) ناشکستہ ؛ صحیح و سالم ؛ مسلم ؛ محفوظ ؛ برقرار ۔ (۲) (قانون) (مقامات وغیرہ) غیر آلودہ ؛ پاک ؛ خالص ۔

Inviolated : (a) دیکھو Inviolate

Inviolately : (adv.) (۱) مضبوطی سے ؛ استواری سے ۔ (۲) پاکی سے ۔

Inviolateness : (n) ناشکستگی ؛ مسلم ہونا ؛ برقرار ہونا ؛ غیر آلودگی ؛ خالص ہونا ۔

Invirile : (a) نامرد ؛ زنانہ ۔

Inviscate : (v) لیس دار بنانا ؛ چپچپا بنانا ؛ لیس دار چیز لگانا ۔

Inviscation : (n) لیسدار بنانا ۔

Invisibility : (n) غیر مرئی ہونا ؛ غیر محسوس ہونا ؛ غیر مرئیّت ؛ غیر مرئی شے ۔

Invisible : (a) (۱) غیر مرئی ۔ (۲) غائب ۔ (۳) خفیف ؛ غیر محسوس ۔

Invisible : (n) (۱) غیر مرئی شخص یا شے ۔ (۲) کلیسا کی مرئی خصوصیات کا منکر ۔

The invisible : اللّٰہ ؛ عالم غیب ۔

Invisible government : (n) پوشیدہ حکومت ۔

Invisible green : (n) بہت گہرا سبز رنگ ( جسے کالے رنگ سے بآسانی امتیاز نہ کیا جاسکے ) ۔

Invisible ink : (n) چھپی روشنائی ( جو آگ دکھانے پر نظر آتی ہے ) ۔

Invisibleness : (n) دیکھو Invisibility

Invisibly : (adv.) غیر مرئی طور پر ؛ غیر محسوس طور پر ۔

Invitation : (n) دعوت ؛ نیوتا ؛ بلاوا ۔

Invitation / Invitational : (a) محدود ؛ جس میں صرف وہ شریک ہو سکیں جنہیں دعوت دی جائے ۔

Invitatory : (a) دعوتی ؛ بلاوے کا ۔

Invitatory : (n) (۱) دعوت - (۲) (کلیسا) ایک طرح کی دعوت جو عبادت میں کی جاتی ہے ۔

Invite : (n) دعوت ؛ نیوتا ؛ بلاوا ۔

Invite : (v) (۱) بلانا ؛ دعوت دینا ؛ مدعو کرنا ؛ نیوتا دینا ؛ بلاوا بھیجنا ۔ (۲) (اظہار رائے کی) درخواست کرنا ؛ التجا کرنا ؛ استصواب کرنا ۔ (۳) باعث ہونا ؛ موجب ہونا ۔ (٤) رغبت یا شوق دلانا ؛ کشش رکھنا ؛ جاذب ہونا ۔

Invitee : (n) جسے مدعو کیا جائے ؛ جسکو دعوت دی جائے ۔

Inviter : (n) دعوت دینے والا ؛ مدعو کرنے والا ؛ بلانے والا ۔

Inviting : (a) (۱) دعوت دینے والا ؛ (۲) دلکش ؛ دلفریب ؛ جاذب نظر ۔

Invitingly : (adv.) دلکشی سے ؛ دلفریبی سے ۔

Invitingness : (n) دلکشی ؛ دلفریبی ۔

Invitress : (n) دعوت دینے والی (خاتون) ۔

Invitrifiable : (a) شیشہ نہ بننے والا ۔

Invocation : (n) (۱) دعا (جو نام لے کر کی جائے) ؛ استمداد (خدا سے) ۔ (۲) دہائی ۔ (۳) منتر پڑھ کر بلانا ؛ حاضرات کا عمل ۔ (٤) دوسرے مقدمے سے شہادت یا کاغذات کی عدالتی طلبی ۔

Invocatory : (a) مناجاتی ؛ دعا کا ؛ عرض کا ؛ التجائی ۔

Invoice : (n) (۱) اشیائے مرسلہ کی فہرست مع قیمت وغیرہ ؛ بیجک ؛ چالان ؛ بیجک بنائے ہوئے اشیاء کا مال مفوضہ ۔

Invoice : (v) بیجک بنانا ۔

Invoke : (v) (۱) نام لے کر دعا کرنا ؛ خدا کو شاہد کرنا ؛ خدا سے مدد طلب کرنا ۔ (۲) دہائی دینا ؛ منتر پڑھ کر (ارواح کو) بلانا ۔ (۳) (مدد ، انتقام کے لئے) التجا کرنا (دوزو ، بچاؤ وغیرہ) ۔ (٤) دوسرے مقدمے سے گواہ یا دوسرے جہاز سے کاغذات طلب کرنا ۔ (٥) استعمال کرنا ۔ (٦) موجب ہونا ؛ باعث ہونا ؛ کروانا (کوئی کام) ۔

Invoker : (n) نام لے کر دعا کرنے والا ؛ منتر پڑھ کر بلانے والا ؛ ملتجی ۔

Involucel / Involucellate : (n) (نباتیات) گریبانک ؛ اوراقچہ ۔

Involucral : (a) لفاف یا اوراقہ سے متعلق ۔

Involucre : (n) (۱) (تشریح) غلاف ؛ خول ؛ لفاف ۔ (۲) (نباتیات) اوراقہ ؛ لفاف گل ؛ گریبان ۔

Involucred / Involucrated : (a) غلاف دار ؛ خول دار ؛ اوراقہ دار ۔

Involucriform : (a) لفاف نما ؛ اوراقہ نما ۔

Involucrum : (n) (۱) لفاف ؛ خول ؛ پوشش ۔ (۲) (نباتیات) لفاف گل ؛ اوراقہ ۔ (۳) (حیوانیات) نجم السحر کے خیطی خلیوں کی پوشش کی ایک قسم ۔

Involuntarily : (n) غیر ارادی طور پر ؛ بلا قصد ؛ بلا ارادہ ۔

Involuntariness : (n) غیر ارادی ہونا ۔

Involuntary : (n) غیر ارادی ؛ بلا قصد ۔

Involute : (a) (۱) پیچیدہ ؛ پیچ در پیچ ؛ ادق ؛ الجھا ہوا ۔ (۲) مرغولہ دار ؛ جس میں اندر کی طرف مسلسل پیچ ہوں ؛ چکر دار ؛ کنڈلی دار ؛ لفیف ۔ (۳) (نباتیات) درنورد ؛ درپیچیدہ ۔ (٤) (ہندسہ) در پیچہ ۔

Involute : (n) (۱) چکر دار ؛ مرغولہ دار ؛ کنڈلی دار ۔

(۲) (ہندسہ) در پیچہ ۔

Involuted : (a) — (۱) مرغولہ دار ؛ چکر دار ؛ لفیف ؛ درنورد ۔ (۲) (عضویات) انحطاط پذیر ۔

Involution : (n) — (۱) لپیٹنا ؛ الجھانا ۔ (۲) پیچیدگی؛ پیچ در پیچ ہونا ؛ الجھاؤ ۔ (۳) الجھانا ؛ لپیٹ میں آنا ؛ لپٹنا ۔ (٤) چکر دار ہونا ؛ کنڈلی دار ہونا ؛ چکر ؛ کنڈلی ۔ (٥) (ریاضیات) پر پیچ ؛ ترقیہ ؛ صعود ؛ چڑھاؤ ؛ (ہندسہ) در پیچ ۔ (٦) التفاف ؛ انحطاط ۔ (۷) (طب) استرجاع ؛ پکڑنا ۔ (۸) (عضویات) جسم کا انحطاطی تغیر جو بڑھاپے میں واقع ہوتا ہے ۔ (۹) اعلیٰ درجے کی حقیقت کا کسی نیچے درجے کی چیز سے تعلق جس پر اس کی بنیاد ہے ۔

Involve : (v) — (۱) لپیٹنا ۔ (۲) اندر کی طرف چکر دینا ۔ (۳) پھنسانا ؛ مبتلا کرنا ؛ الجھانا (مشکل وغیرہ میں) ۔ (٤) (جرم میں) ساننا ؛ لپیٹ لینا ۔ (٥) شامل کرنا ۔ (٦) دلالت کرنا ؛ پہلو رکھنا ؛ باعث ہونا ؛ سبب ہونا ۔ (۷) مشغول ہونا ؛ غرق ہوجانا ۔ (۸) بھرجانا ۔ (۹) متاثر کرنا ؛ اثر انداز ہونا ۔ (۱۰) نگلنا ۔

Involved : (a) — الجھا ہوا ؛ متاثر ؛ شامل کیا ہوا ؛ پھنسا ہوا (کسی مصیبت یا مشکل میں) ۔

Involvedly : (adv.) — الجھ کر ؛ متاثر ہوکر ؛ شامل ہوکر ۔

Involvedness : (n) — الجھا ہوا ہونا ؛ متاثر ہونا ؛ شامل ہونا ۔

Involvement : (n) — (۱) لپیٹ ؛ الجھاؤ ؛ شمول ۔ (۲) پیچیدہ معاملہ ؛ عقدہ ؛ گتھی ۔

Invulnerable : (a) — (۱) زخم ناپذیر ؛ غیر ضرر پذیر ؛ جس کو زخم یا ضرر نہ پہنچا یا جا سکے ۔ (۲) ناقابل تسخیر ؛ ناقابل فتح ۔

Invulnerableness /Invulnerability : (n) — غیر ضرر پذیری ؛ زخم ناپذیری ؛ ناقابل تسخیر ہونا ۔

Invulnerably : (adv.) — ناقابل تسخیر طور پر ؛ غیر ضرر پذیری سے ۔

Invultuation / Invultation : (n) — شبیہ بنانا (خصوصاً جادو کرنے کے لئے موم کی شبیہ) ۔

Inwall : (n) — اندرونی دیوار (مثلاً بھٹی وغیرہ کی) ۔

Inwall : (v) — دیکھو Enwall

Inward : (a) — (۱) اندرونی ؛ اندر کا ۔ (۲) باطنی ؛ ذہنی ؛ روحانی ؛ داخلی ۔

Inward (n) — (۱) (جمع) اوجھڑی ۔ (۲) (جمع) درآمد کیا ہوا مال یا اس پر محصول ۔

Inward : (adv.) — اندر کی طرف ؛ روحانی یا ذہنی حیثیت سے ؛ باطناً ؛ نفس یا روح کے اندر سے ۔

Inwardly : (adv.) — (۱) اندر سے ؛ اندر ۔ (۲) آہستہ سے ؛ دل میں چپکے سے (بولنا) ۔ (۳) روحانی یا ذہنی حیثیت سے ۔

Inwardness : (n) — (۱) باطن ؛ جوہر اصلی ۔ (۲) داخلیت ؛ اندرونی ہونا ۔ (۳) روحانیت ۔

Inwards : (adv.) — دیکھو Inward

Inweave : (v) — (۱) ملا کر بننا ۔ (۲) پیوست کرنا ؛ وابستہ کرنا ۔

Inwith : (a) — (۱) متفق ؛ دوستانہ ؛ ہم رائے ۔ (۲) (بحری) نزدیک (ساحل سے) ۔

Inworn : (a) — (۱) گھسا ہوا ؛ اندر دبایا ہوا ۔ (۲) مزمن ؛ کہنہ ۔

Inwrought : (a) — مرصع ؛ مزیّن ؛ کامدار ؛ بیل بوٹوں وغیرہ سے آراستہ یا کندہ کیا ہوا ۔ (۲) (مجازاً) ملا ہوا ؛ مخلوط ؛ آمیختہ ۔ (۳) دیکھو Enwrought ۔

Inyala : (n) — جنوبی افریقہ کا چکارا ۔

Io : (n) — (۱) خوشی یا فتح کا نعرہ ۔ (۲) «I O» کہنا۔

Io : (n) — ہوائی (Hawaii) کا ایک قسم کا باز ۔

Io - : — Jo کا قدیم تلفظ ۔

Iod -: سابقہ بمعنی "آیوڈین"۔

Iodal : (n) آیوڈین کا ایک مرکب۔

Iodate : (n) (کیمیا) Iodic acid کا نمک۔

Iodate : (v) آیوڈین ملانا یا داخل کرنا۔

Iodic : (a) (۱) آیوڈین کا۔ (۲) (طبیعیات) آیوڈین دینے سے پیدا ہونے والا۔

Iodide : (n) آیوڈائڈ ؛ کسی مثبت عنصر یا نامیاتی اصلیہ کے ساتھ آیوڈین کا دو عنصر مرکب۔

Iodine : (n) آیوڈین ؛ بنفشین ؛ یُود۔

Iodism : (n) سمیّت یود ؛ آیوڈین کا اثر چڑھ جانا۔

Iodize : (v) آیوڈین ملا دینا۔

Iodizer : (n) آیوڈین ملانے والا۔

Iodo -: (prefix) سابقہ بمعنی "آیوڈین"۔

Iodoform : (n) ایڈو فارم ( ایک کیمیاوی مرکب)۔

Iodoform / Iodoformize : (v) ایڈو فارم ملانا یا داخل کرنا۔

Iodoformism : (n) سمّیت ایڈو فارم۔

Iodous : (a) (۱) جس میں آیوڈین کی مقدار آکسیجن سے زیادہ ہو۔ (۲) آیوڈین سے مشابہ ؛ آیوڈین نما ؛ آیوڈی۔

Iodyrite : (n) چاندی کا خام آیوڈائڈ۔

Iolite : (n) الومینیم ؛ لوہا اور میگنیشیم کا سلیکیٹ ؛ آیولائٹ۔

Ion : (n) اوان ؛ برق پارہ ؛ رواں۔

-ion : (suffix) لاحقہ جو اسما کے آخر میں آتا ہے۔

Ionan : (a & n) آیونی ؛ یونانی ؛ آیونا کا ؛ آیونا کا رہنے والا۔

Ionan mode : (n) ایک قدیم یونانی طرز کی موسیقی (جس میں زنانہ پن پایا جاتا تھا )۔

Ionic : (a) آیونا کا۔

Ionic : (n) قدیم یونان کی آیونی بولی ؛ آیونی بحر۔

Ionic : (a) آیونی سے متعلق۔

Ionic dialect : (n) آیونی بولی۔

Ionic School/ Sect of Philosophy : (n) فلسفہ٭ آیونی۔

Ionization : (n) سیال یا گیس کی وہ حالت جب اس میں برق گزرتی ہے ؛ رواں سازی ؛ روانیت۔

Ionize : (v) برق پارہ بنانا ؛ روانیت پیدا کرنا۔

- ior : (suffix) (لاحقہ) صفات کے صیغہ٭ تفضیل کے آخر میں آتا ہے۔

Iota : (n) (۱) یونانی زبان کا ایک حرف۔ (۲) خفیف سی مقدار ؛ ذرّہ ؛ شائبہ۔

Iotacism : (n) (۱) (یونانی) حرف Iota کا کثرت سے استعمال۔ (۲) دوسرے یونانی حروف کا تلفظ ایوٹا کی طرح کرنا۔

Iotacist : (n) یونانی حرف ایوٹا کا کثرت سے استعمال کرنے والا ؛ دیگر یونانی حروف کا تلفظ ایوٹا کی طرح کرنے والا۔

Iou : (n) رقعہ قرض ؛ پرونوٹ ؛ ہینڈ نوٹ۔

-iour : (suffix) (لاحقہ) جو قدیم فرانسیسی ieru- اور cour- کا قائم مقام ہے۔ جس سے وسیلہ ، ذریعہ ، سبب ، واسطہ وغیرہ ظاہر کرنے والے اسماء بنتے ہیں : مثلاً paviour, saviour وغیرہ۔

-ious : (suffix) لاحقہ٭ مرکب جو ous - کے پہلے i کے آنے سے بنتا ہے۔ i دراصل ایک دوسرے لاحقے کا جزو ہے۔ ious - لاطینی osus - اور فرانسیسی ieux کا قائم مقام ہے - جس سے خاصیت رکھنے

والا "یا ظاہر کرنے والا یا" "پراز" مفہوم پیدا ہوتا ہے مثلاً delicious, religious وغیرہ۔

Ipecac/Ipecacuanha : (n) (۱) جنوبی امریکا کےایک درخت کی جڑ جو مسہل وغیرہ کے طور پراستعمال ہوتی ہے ، اپیکا ۔ (۲) اپیکا کا درخت ۔ (۳) وہ درخت جنکی جڑیں قے آور ہوں ۔ (٤) (مجازاً) امتلا انگیز ؛ قے آور شے ۔

Ipecacuanha : (a) اپیکا کا ۔

Ipecacuanha wine : (n) مقطر عرق الذہب ملی ہوئی شراب ۔

Ipomaea / Ipomea/Ipomoca : (n) جنس شکر قند ؛ جنس نیلو فر ۔

Ipomoeic : (a) جنس شکر قند کا ۔

Ipse-dixit : (n) دعویٰ بلا دلیل ؛ اذعانی دعویٰ ۔

Ipseity : (n) شخصیت ؛ خودی ۔

Ipso facto : (adv.) اسی بات سے ؛ خود بخود ؛ فی نفسہ ۔

Ir - : (سابقہ) دیکھو In ؛ r کے پہلے آتا ہے ۔

Iracund : (a) غصیلا ؛ غصّہ ور ؛ تند مزاج ؛ تند خو ۔

Iracundity : (n) تند مزاجی ؛ جھلا پن ؛ غصہ ۔

Irade : (n) سلطان ترکی کا فرمان ۔

Iranian / Iranic : (a&n) (۱) ایرانی ۔ (۲) ایرانی زبان ۔

Irascibility / Irascibleness : (n) تند مزاجی ؛ جھلا پن ؛ چڑچڑاپن ۔

Irascible : (a) تند مزاج ؛ جھلا ؛ چڑچڑا ۔

Irascibly : (adv.) تند مزاجی سے ۔

Irate : (a) غصے میں بھرا ہوا ؛ جھلایا ہوا ؛ خفا ۔

Irately : (adv.) جھلاکر ؛ خفگی سے ۔

Ire : (n) غصہ ؛ خشم ؛ غیظ ؛ غضب ۔

Ireful : (a) غضبناک ؛ غضب آلود ؛ خشمگین ؛ برہم ؛ غصیلا؛ تند مزاج ۔

Irefully : (adv.) غصے سے ؛ برہمی سے ؛ غضبناک طور پر ۔

Irefulness : (n) غضبناک ہونا ؛ برہمی ؛ غیظ ۔

Irenarch : (n) رومی یا بزنطینی شہنشاہوں کا مشرقی صوبائی گورنر ۔

Irenic / Irenical : (a) (۱) صلح جو ؛ صلح جویانہ (۲) صلح ساز ۔

Irenics : (n) صلح جویانہ دینیات ۔

Irenicon / Irenicum : (n) تجویز صلح ۔

Irian : (a) قزحیّہ سے متعلق ۔

Iricism : (n) آئری طرز ؛ آئری محاورہ ۔

Iridaceous : (a) گل سوسن سے متعلق ؛ سوسنی؛ سوسن کی قسم کا ۔

Iridectomy : (n) قزحیّہ براری ۔

Iridescence : (n) قزح رنگی ؛ قزحیت ؛ تبدیل مقام سے رنگ بدلنا ۔

Iridescent : (a) قزحی ؛ قزح رنگ ؛ صد رنگ ؛ قوسِ قزح کے رنگوں کا ۔

Iridescently : (adv.) قزحی طور پر ۔

Iridian : (a) (۱) قزحی ؛ قزحیہ سے متعلق ۔ (۲) قوسِ قزح سا ۔

Iridic : (a) (کیمیا) اریڈیم دار (جس میں اریڈیم چوگرفتہ ہو) ۔

Iridious : (a) اریڈیم دار (جس میں اریڈیم سہ گرفتہ ہو) ۔

Iridium : (n) اریڈیم ؛ پلیٹینم کی قسم کی ایک دھات ۔

Iridization : (n) (۱) قزح رنگی بنانا ؛ قوس قزح سازی ۔ (۲) اریڈیم لگانا یا اس میں اریڈیم کی نوک بنانا ۔ (۳) (مرضیات) قزحیت ؛ رنگین ہالہ جو روشنی کے گرد زرق الما کے مریضوں کو نظر آتا ہے ۔

Iridize : (v) (۱) قوس قزحی بنانا ـ (۲) اریڈیم لگانا یا نوک پر اریڈیم لگانا ـ

Irido - : سابقہ بمعنی؛ "قزحیہ" ـ

Iridodesis : (n) (جراحی) ایک عمل جراحی جس میں شیریان بندی کے ذریعہ قزحیہ کو محفوظ کر لیا جاتا ہے ـ

Iridodialysis : (n) قزحیہ کا ھدبی حلقے سے مصنوعی علیحدگی ـ

Iridodonesis : (n) لرزش قزحیہ ؛ قزحیّہ کی پھڑ پھڑاہٹ ـ

Iridoline : (n) (کیمیا) ایک اساس جو روغن تار کول میں پایا جاتا ہے (C10 H9 N) ـ

Iridosmine / Iridosmium : (n) اریڈیم اور اوسمیم دھاتوں کی بھرت ـ

Iridotomy : (n) قزحیّہ تراشی ـ

Iris : (n) (۱)( یونانی اساطیر) وہ دیوی جو دیوتاؤں کی قاصد تھی اور جس کا علامتی نشان قوسِ قزح تھا ؛ قاصد دیوی ؛ قاصد ـ (۲) قوسِ قزح؛ قزحی ہالہ ـ (۳) ایک شش پہلو بلور ؛ ایک طرح کا چٹانی بلورہ جس میں منشور کی طرح رنگ دکھائی دیتے ھیں ـ (٤) (تشریح) آنکھ کا ایک پردہ غبیبیہ ؛ قزحیّہ ـ (٥) سوسنی ؛ جنس سوسن ؛ قزحی ؛ پھولدار درختوں کی ایک قسم ـ (٦) حشرات کے پردوں پر حلقہ" رنگی دار کا اندرونی حلقہ ـ

Iris : (v) قزحی بنانا ـ

Iris diaphragm : (n) (چشمے کا) انقباضی پردہ ـ

Iris disease : (n) تبخالہ کی ایک شکل ـ

Irisate : (v) قزحی بنانا ؛ صد رنگ بنانا ـ

Irisated : (a) قزحی ؛ قزح رنگ ؛ صد رنگ ـ

Irisation : (n) قزحیت ؛ قزح رنگی ـ

Iriscope : (n) قزح بین؛ منشوری رنگ بین ـ

Irised : (a) قزحی ؛ قزحیہ دار ـ

Irish : (a) آئر لینڈ کا ؛ آئرستان کا ؛ آئری ـ

Irish : (n) (۱) آئری زبان ـ (۲) آئری قوم ـ (۳) آئری ناس ؛ آئرستانی کپڑا ؛ آئری شراب ـ

Irish blackguard : (n) آئری ناس ـ

Irish bull : (n) جملہ جس میں تناقض پایا جائے : جو اختصار کی وجہ سے معما ہو جائے ـ

Irish daisy : (n) گل قاصدی ـ

Irish diamond : (n) بلور کوہی ؛ سنگی بلور ـ

Irish man : (n) آئری؛ آئری مرد ـ

Irish moss : (n) ایک بحری گھاس جو کھائی جاتی ہے ـ

Irish stew : (n) ایک قسم کا اسٹو جو بکرے کے گوشت ، آلو اور پیاز سے بنتا ہے ـ

Irish woman : (n) آئری ؛ آئری عورت ـ

Irishism : (n) آئری طرز ؛ آئری محاورہ ؛ متناقض فقرہ ـ

Irishry:(n) آئری باشندہ ؛ آئری خصوصیات ـ

Iritic : (a) سوزش قزحیہ سے متعلق ؛ سوزش قزحیہ میں مبتلا ؛ قزحیہ کو متاثر کرنے والا ـ

Iritis : (n) (مرضیات) سوزش قزحیہ ـ

Irk : (v) تھکا دینا ؛ اکتا دینا ؛ ناگوار ہونا ـ

Irksome : (a) تھکا دینے والا ؛ تکلیف دہ ؛ گراں ؛ ناگوار ؛ اکتا دینے والا ـ

Irksomely : (adv.) تکلیف دہ طور پر ـ

Irksomeness : (n) تکلیف دہ ہونا ؛ ناگوار ہونا ـ

Iron : (n) (۱)لوہا ؛ آہن ؛ حدید ۔ (۲) مضبوط جسم ؛ اٹل ارادہ ۔ (۳) مرکب فولاد ؛ ایک مقوی دوا ۔ (٤) آہنی آلہ ؛ آہنی اوزار ؛ آہنی ظروف ۔ (٥) استری ۔ (٦) (عموماً جمع) بیڑی ؛ ہتھکڑی ؛ زنجیر ؛ جولاں ۔ (۷) لوہے کی سلاخ وغیرہ جس سے داغ دیا جاتا ہے ۔ (۸) گولف کا ایک بلاً جس کا سرا لوہے کا ہوتا ہے ۔ (۹) دستی اسلحہ ؛ پستول ۔ (۱۰) لوہے سے بنی چیزیں ۔ (۱۱) جوتے کے تلے کی موٹائی ناپنے کا ایک پیمانہ ۔ (۱۲) فولاد کے کارخانے یا ان کی پیداوار ۔ (۱۳) (جمع) قتل عام یا جنگ کے لئے استعمال ۔

In irons : (۱) ہتھکڑی لگا ہوا (شخص) (۲) (بحری) (بادبان) جس میں ہوا نہ بھر سکے ۔

The iron entered into his soul : مصیبت یا اذیت کا اثر کسی کی شخصیت پر (ہونا) ۔

To have (or put) many (too) many etc irons in the fire : (۱) بہت سی ترکیبیں یا چالیں کرنا ۔ (۲) مختلف کاموں میں مشغول ہونا ۔

To strike while the iron is hot : موقع سے فائدہ اٹھانا ۔

Iron : (a) (۱) لوہے کا؛ آہنی ۔ (۲) لوہے جیسا ۔ (۳) سخت ؛ مضبوط ۔ (٤) انتہائی مضبوط ؛ جفا کش ؛ دیرپا ۔ (٥) سخت ؛ کڑا ؛ قوی الارادہ ۔ (٦) بے رحم ؛ کٹر؛ بے درد ۔ (۷) ذلیل ؛ بد کار ؛ ظالم ۔

Iron : (v) (۱) لوہے سے منڈھنا ۔ (۲) پابہ زنجیر کرنا ؛ ہتھکڑی ، بیڑی پہنانا ؛ پابجولاں کرنا ۔ (۳) استری کرنا ۔

Iron age : (n) (۱) ظلم و ستم کا عہد ؛ کل جگ ؛ چودھویں صدی ۔ (۲) عہد جدید ؛ وہ زمانہ جب لوہے کے اوزار رائج تھے ۔

Iron-bark : (n) یوکلپٹس کی ایک قسم جس کی چھال بہت سخت ہوتی ہے ۔

Iron-bound : (a) (۱) لوہے میں جکڑا ہوا ۔ (۲) چٹانوں سے گھرا ہوا ۔ (۳) (مجازاً) سخت ؛ شدید ؛ سختی کے ساتھ معین ۔

Iron-cased : (a) آہن پوش ( جہاز) ۔

Iron- cement : (n) ایک قسم کی بہت سخت سیمنٹ ۔

Iron-clad/Ironclad : (a) (۱) آہن پوش ۔ (۲) بہت سخت ؛ شدید ؛ سخت گیرانہ ۔

Iron-clad/Ironclad : (n) آہن پوش جہاز ۔

Iron-clamp : (n) آہنی شکنجہ ۔

Iron-clay : (a) لوہے اور مٹی کے مخلوط کا بنا ہوا ۔

Iron curtian : (n) سیاسی، فوجی اور نظریاتی روک جو کسی علاقے کو دوسروں سے علاحدہ کر دیتے ہیں ؛ روک ؛ سد ۔

Iron-fall : (n) شہابی لوہے کا گرنا ۔

Iron-founder : (n) لوہے کی ڈھلائی کرنے والا ۔

Iron founding : (n) آہنی ڈھلائی ۔

Iron-foundry : (n) آہنی ڈھلائی گھر ۔

Iron-free : (a) بے آہن ۔

Iron-grey/-gray : (a) کچے لوہے کے رنگ کا ۔

Iron-grey/-gray : (n) (۱) کچے لوہے سا رنگ ۔ (۲) کچے لوہے کے رنگ کا گھوڑا یا کتا ۔

Iron-handed : (a) سخت ؛ شدید ؛ ظالمانہ ؛ ستمگر ۔

Iron hearted : (a) بے درد ؛ بے رحم ؛ ظالم ؛ سخت دل ؛ بےمروت ۔

Iron-horse : (n) ریل کا انجن ۔

Iron-mine : (n) لوہےکی کان ؛ معدن آہن ۔

Iron-monger : (n) لوھے کا سامان بیچنے والا ؛ آہنی اشیا کا تاجر ؛ آہن فروش ۔

Iron-mongery : (n) (۱) آہنی سامان ۔ (۲) آہنی اشیا کی تجارت ؛ آہن فروشی ۔ (۳) آہن سازی ۔

Iron-mould /-mold : (n) لوھے کے زنگ کا داغ ؛ سیاہی کا دھبہ ۔

Iron-mould/-mold : (v) سیاہی یا لوھے کا داغ لگانا ؛ زنگ کا داغ لگنا ۔

Iron ore/Iron-ore : (n) خام لوہا ؛ آہنی کچدھات ۔

Iron out : (v) (۱) استری کرنا ۔ (۲) معتدل بنانا ۔

Iron-period : (n) عہد آہنی ؛ عصر جدید ؛ نیا دور ۔

Iron-sand : (n) ریت جس میں خام لوھے کے ذرّات ھوتے ھیں ۔

Iron-sided : (a) آہن پوش ؛ زرہ پوش ۔

Iron-sponge : (n) اسپنجی کیفیت کا لوہا ۔

Iron-stain : (n) وہ دھبہ جو زنگ یا روغن کی وجہ سے پڑ جائے یا وہ دھبہ جو قطروما کی وجہ سے پودوں پر پڑ جائے ۔

Iron-stone/Ironstone : (n) ایک طرح کا کچا لوہا ؛ سنگ آہن ۔

Iron-tree : (n) بعض درختوں کے نام جن کی لکڑیاں بہت سخت ھوتی ھیں ۔

Iron-walls : (n) برطانیہ کے آہن پوش جہاز ۔

Iron-wood/Ironwood : (n) چوب سخت ۔

Iron-work/Ironwork : (n) (۱) لوھے کا کام ؛ لوھے کی بنی ھوئی چیزیں ؛ لوھے کا پرزہ ۔ (۲) (جمع) کارخانہ آہن ۔

Iron wort : (n) قورباغہ ؛ موسنگ ۔

Iron-yellow : (n) ایک قسم کا پیلا رنگ ۔

Ironcross : (n) ایک پرشیائی تمغہ جو جنگ میں شجاعت کے لئے دیا جاتا ھے ۔

Ironer : (n) استری کرنے والا ؛ آہن کار ۔

Ironheads : (n) قنطاریوں کی قسم کے پودوں کا نام ۔

Ironic : (a) (۱) طعن آمیز ؛ طنزیہ ۔ (۲) طعن و طنز کا عادی ۔

Ironical : (a) طنزیہ ؛ طعن آمیز ؛ طنز آمیز ؛ طعنہ زن ؛ طعن و طنز کا عادی ۔

Ironically : (adv.) طنزاً ؛ طعن کے طور پر ۔

Ironicalness : (n) طنز آمیز ھونا ؛ طعن آمیز ھونا ۔

Ironing : (n) استری کرنا ، آہن کاری ۔

Ironist : (n) (ادب میں) طنز یا طعن استعمال کرنے والا ؛ طنز نگار ۔

Ironman : (n) (۱) آہن گر ؛ آہن ساز ۔ (۲) انتہائی ضبط و تحمل کا آدمی ۔ (۳) (عام) ڈالر ۔ (٤) (عام) ربوط ؛ مشینی آدمی ۔

Ironmaster : (n) آہن ساز ؛ لوہا بنانے والا ؛ آہن سازی کے کارخانے کا مالک ۔

Ironside : (n) (۱) بہادر شخص ؛ مردِ دلاور ۔

Ironsides : (n) (۱) کرو مول کے سپاہی ۔ (۲) آہن پوش جہاز ۔

Ironstone China /-ware : (n) سخت اور سفید چینی ظروف کی ایک قسم ۔

Ironware : (n) ظروف آہنی ؛ ظروف سخت ۔

Ironweed : (n) قنطاریوں کی قسم کے پودے ۔

Irony : (n) (۱) طنز ؛ طعن ۔ (۲) ستم ظریفی ۔ (۳) رمز ؛ کنایہ ۔ (٤) تجاہل ؛ سقراطی طنز ؛ حریف کو بحث میں جاہل ظاہر کرنے کے لئے اپنے آپ کو جاہل ظاہر کرنا ۔

Dramatic or tragic irony : ڈرامائی طنز ۔

Irony : (a) (۱) لوہے کا ؛ آہنی ۔ (۲) لوہے کا سا ؛ لوہے کی مانند ۔

Irony of fate : (n) تقدیر کا کھیل ؛ قسمت کی ستم ظریفی ۔

Irpe : (n) ایک قسم کا اشارہ ۔

Irradiance / Irradiancy : (n) درخشانی ؛ تنویر ؛ تجلی ۔

Irradiant : (a) روشن ؛ درخشاں ؛ منور ؛ ضیاگستر ؛ ضیا بار ۔

Irradiate : (a) درخشاں ؛ روشن ۔

Irradiate : (v) (۱) روشن کرنا ؛ اجالا کرنا؛ منور کرنا ؛ چمکانا؛ درخشاں کرنا ۔ (۲) روشنی ڈالنا ؛ واضح کرنا ؛ وضاحت کرنا ۔ (۳) (خوشی سے) چہرہ چمکانا ؛ دمکانا ۔

Irradiation : (n) (۱) چمک ؛ درخشانی ؛ روشنی ؛ تجلی ؛ نور ۔ (۲) روشنی ڈالنا ؛ توضیح ۔ (۳) کسی روشن چیز کا تاریک فضا میں پھیلا ہوا نظر آنا ۔ (٤) اشعہ ؛ اضائت ۔ (٥) (عضویات) مرکزی عصب سے ہیجان کی بیرون روی ۔

Irradiative : (a) چمکنے والا ؛ منور ہونے والا ۔

Irradiator : (n) چمکنے والا ؛ منور ہونے والا ۔

Irrational : (a) خلاف عقل ؛ خلاف منطق ؛ غیر منطقی ؛ غیر عقلی ؛ لغو ہونا ؛ نا معقول ؛ مہمل ؛ (ریاضیات) اصم؛ غیر ناطق ۔

Irrational : (n) (۱) نا معقول ؛ نا معقولیت ؛ عدم تعقّل ۔ (۲) بے عقل ۔

Irrationalism : (n) ناعقلیت ( عقیدہ) ۔

Irrationalist : (n) (عقیدہ) ناعقلیت کا حامی ۔

Irrationalistic : (n) (۱) خلاف عقل ؛ خلاف منطق ۔ (۲) ناعقلیت کا حامی ۔

Irrationality : (n) (۱) خلاف عقل یا خلاف منطق ہونا ؛ نا معقولیت ؛ بے عقلی ۔ (۲) (بصریات) شعاعیت ۔

Irrationalize : (v) غیر معقول یا غیر منطقی بنانا ۔

Irrationally : (adv.) (۱) غیر معقول طور پر ؛ غیر منطقی طور پر ۔ (۲) نامعقولیت سے ۔

Irrealizable : (a) ناقابل وصول ؛ جو وصول نہ کیا جا سکے ؛ غیر قابل وصول ؛ غیر قابل ادراک ۔

Irrebuttable : (a) ناقابل تردید ؛ ناقابل ابطال ؛ غیر قابل انکار ۔

Irreceptive : (a) غیر اخاذ ؛ غیر تاثر پذیر ۔

Irreciprocal : (a) (برقیات) واحد قطبہ ایصال ؛ یک رخی ۔

Irreciprocity : (n) یک رخی ہونا ۔

Irreclaimable : (a) (۱) غیر اصلاح پذیر ؛ ناقابل اصلاح ؛ گیا گزرا ؛ غیر قابل احیاء ۔

Irreclaimably : (adv.) ناقابل اصلاح پذیر طور پر ۔

Irrecognition : (n) عدم شناخت ؛ عدم شناسائی ؛ فقدان شناسائی ؛ ناشناسائی ؛ غیر قابل اعتراف ۔

Irrecognizability : (n) ناقابل شناخت ہونا ؛ غیر قابل شناخت ہونا ۔

Irrecognizable : (a) ناقابل شناخت ؛ غیر قابل شناسائی ؛ جو پہچانا نہ جا سکے ۔

Irrecognizably : (adv.) ناقابل شناخت طور پر ۔

Irreconcilability / Irreconcilableness : (n) (۱) سخت دشمنی ؛ کٹّر پن ۔ (۲) تناقض ؛ تبائن ؛ غیر مصالحت پسندی ۔

Irreconcilable / Irreconcileable : (a) (۱) سخت مخالف ؛ سخت دشمن ۔ (۲) ناقابل مصالحت ؛ سخت کٹّر ۔ (۳) متبائن ؛ متناقض ۔

Irreconcilable /Irreconcileable : (n) (۱) کسی سیاسی تحریک کا کٹّر مخالف ۔ (۲) متناقض اصول ؛ خیالات وغیرہ ۔

Irreconcilably : (adv.) سختی سے ؛ کٹّر پن سے ؛ متبائن طور پر ۔

Irrecoverable : (a) ناقابل وصول ؛ غیر ممکن الوصول لا علاج ؛ پھرہاتھ نہ آنے والا ۔

Irrecoverableness : (n) ناقابل وصول ہونا ۔

Irrecoverably : (adv.) غیر ممکن الوصول طور پر ؛ لا علاج طور پر ؛ غیر اصلاح پذیر طور پر ؛ اس طرح کہ پھر ہاتھ نہ آسکے ۔

Irrecusable : (a) ناقابل رد ؛ واجب القبول ۔

Irrecusably : (adv.) ناقابل رد طور پر ۔

Irredeemability / Irredeemableness : (n) غیر میعادی ہونا ؛ ناقابل اصلاح ہونا ۔

Irredeemable : (a) (۱) غیرمیعادی (سرکاری سالیانہ) ۔ (۲) غیرمیعادی (نوٹ وغیرہ) جس کا جاری کرنے والا زر نقد سے بدلنے کی ذمہ داری نہ لے ؛ تبدیل نا پذیر ۔ (۳) ناقابل اصلاح ؛ ناممکن الوصول ؛ گیا گزرا ۔

Irredeemably : (adv.) ناقابل اصلاح طور پر ؛ ناقابل وصول طور پر ۔

Irredentism : (n) نظریہ' رجوع ؛ رجوع پسندی ۔

Irredentist : (n) (اطالیہ) اس اصول کا حامی کہ کل اضلاع جہاں اطالوی زبان بولی جاتی ہے اطالیہ میں شامل کر لئے جائیں ؛ نظریہ' رجوع کا حامی ۔

Irreducibility / Irreducibleness : (n) غیر تحویل پذیری ؛ غیر تخفیف پذیری ۔

Irreducible : (a) (۱) ناقابل تحویل ؛ تحویل نا پذیر؛ غیرقابل تقلیل ۔ (۲) غیر تخفیف پذیر ؛ ناقابل تخفیف ۔ (۳) جس کو سادہ تر شکل میں لانا نا ممکن ہو؛ غیر تسہیل پذیر ؛ تحلیل نا پذیر ۔ (٤) ناقابل فتح ۔

Irreducibly : (adv.) تحویل نا پذیر طور پر ؛ غیر تخفیف پذیر طور پر ؛ غیر تسہیل پذیری سے ۔

Irreflection/-flexion : (n) بے خیالی ؛ بے فکری ؛ عدم تفکر ۔

Irreflective : (a) بے سروپا ؛ بے خیال ۔

Irreflectively : (adv.) بے فکری سے؛ بے پروائی سے؛ بے خیالی سے ۔

Irreflectiveness : (n) بے فکری ؛ بے خیالی ؛ بے پروائی ۔

Irreformable : (a) (۱) اصلاح نا پذیر ؛ غیر قابل اصلاح ؛ غیر قابل تغیر ۔ (۲) ناقابل تبدیل؛ غیر نا پذیر ۔

Irrefragability / Irrefragableness : (n) ناقابل تردید ہونا ؛ مسکت ہونا ۔

Irrefragable : (n) ناقابل تردید ؛ غیر قابل انکار ؛ لا جواب ؛ مسکت ؛ غیر قابل تکذیب ۔

Irrefragably : (adv.) ناقابل تردید طور پر ؛ لاجواب طورپر ۔

Irrefrangible : (n) (۱) ناقابل خلاف ورزی ؛ ناقابل عدول ۔ (۲) (بصریات) غیر انعطاف پذیر ۔

Irrefutability : (n) ناقابل تردید ہونا ۔

Irrefutable : (a) ناقابل تردید ؛ ناقابل انکار ؛ مسکّت ؛ قاطع ۔

Irrefutably : (adv.) ناقابل تردید طور پر ؛ قطعاً ۔

Irregular : (a) (۱) بے قاعدہ ؛ بے ضابطہ ؛ بے اصول ؛ بے ترتیب ۔ (۲) غیر معمولی ؛ خلاف معمول ؛ غیر طبیعی ؛ غیر عادی ۔ (۳) نا ہموار ؛ بے ڈھنگا ؛ بے ڈول ؛ بے اُسلوب ؛ کڈھب ۔ (٤) غیر مسطح ؛ اونچی نیچی ۔ (٥) بے نظام ؛ غیر معین ؛ غیر موقت ؛ غیر منظم ؛ (٦) سماعی ؛ خلاف قاعدہ ۔ (٧) (فوج) بے قاعدہ ۔ (٨) (کلیسا) پادری کے عہدے پر مامور کئے جانے کے لئے ناموزوں ۔ (٩) (ریاضیات) نابرابر ضلعوں والا ۔ (١٠) (نباتیات و حیوانیات) غیر منظم ۔

Irregular : (n) (۱) بے قاعدہ پوپ ۔ (۲) (فوج) (جمع) بے قاعدہ فوجی دستے ۔

Irregularity : (n) بے قاعدگی ؛ بے ضابطگی ؛ بے اصولی ؛ بے ڈھنگا پن ؛ ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ بے اسلوبی ؛

Irremeable : (a) (۱) عدم امکان واپسی ۔ (۲) ناقابل منسوخی ؛ اٹل ۔

Irremeably : (adv.) اٹل طور پر ۔

Irremediable : (a) لاعلاج ؛ لادوا ؛ ناقابل تلافی ۔

Irremediableness : (n) لاعلاج ہونا ؛ ناقابل تلافی ہونا ۔

Irremediably : (adv.) لاعلاج طور پر ؛ ناقابل تلافی طور پر ۔

Irremissibility / Irremissibleness : (n) ناقابل معافی ہونا ؛ اٹل ہونا ؛ لازمی ہونا ۔

Irremissible : (a) (۱) ناقابل عفو ؛ ناقابل معافی ۔ (۲) اٹل ؛ لابد ؛ لازمی ؛ نا گزیر ۔

Irremissibly ( adv.) ناقابل عفو طور پر ؛ اٹل طور پر ؛ ناگزیر طور پر ۔

Irremovability / Irremovableness : (n) غیر نقل پذیر ہونا ؛ ناقابل علیحدگی ہونا ۔

Irremovable : (a) غیر نقل پذیر ؛ ناقابل علیحدگی ؛ جوہٹایا یا علاحدہ نہ کیا جا سکے (خصوصاً عہدے سے) ۔

Irremovably : (adv.) اس طرح کہ ہٹایا یا علاحدہ نہ کیا جا سکے ۔

Irreparability /Irreparableness : (n) ناقابل تلافی ہونا ؛ ناقابل مرمت ہونا ۔

Irreparable : (a) (۱) ناقابل تلافی ہونا ۔ (۲) ناقابل مرمت ۔

Irreparably : (adv.) ناقابل تلافی طور پر؛ ناقابل مرمت طور پر ۔

Irrepealability / Irrepealableness : (n) فسخ نا پذیری ؛ ناقابل تنسیخ ہونا ۔

Irrepealable : (a) فسخ نا پذیری ؛ ناقابل تنسیخ ہونا ۔

Irrepealably : (adv.) فسخ نا پذیری سے ؛ ناقابل تنسیخ طور پر ۔

Irreplaceable : (a) ناقابل تلافی ؛ جس کا بدل نہ ہو ۔

Irrepleviable : (a) جو ضمانت پر نہ دیا جا سکے ۔

بے نظمی ؛ نا ہمواری ۔

Irregularly : (adv.) بے قاعدگی سے ؛ بے ضابطگی سے ؛ بے اصولی سے ؛ بے قاعدہ ؛ خلاف ضابطہ ۔

Irregulate : (v) بے ضابطہ بنا دینا ؛ بے قاعدہ بنا دینا ؛ بے ترتیب کر دینا ۔

Irrelation : (n) عدم رشتہ ؛ عدم تعلق ؛ بے ربطگی ۔

Irrelative : (a) (۱) غیر متعلق ؛ بے ربط ؛ بے علاقہ ۔ (۲) مطلق؛ بے تعین ۔

Irrelatively : (adv.) علی الاطلاق ؛ غیر متعلق طور پر ۔

Irrelativeness : (n) غیر متعلق ہونا ؛ بے ربطگی ۔

Irrelevance / Irrelevancy : (n) غیر متعلق ہونا ؛ بے تک ہونا ؛ بے محل ہونا ؛ خارج ازبحث ہونا ۔

Irrelevant : (a) (۱) غیر متعلق ؛ بے تک ؛ بے جوڑ ؛ بے ربط ۔ (۲) خارج ازبحث ؛ بے موقع ؛ بے محل ؛ غیر مناسب ۔

Irrelevantly : (adv.) بغیر مناسبت کے ؛ بے محل طور پر ؛ بے تکے پن سے ۔

Irrelievable : (a) غیر نجات پذیر ؛ ناقابل دستگیری ۔

Irreligion : (n) (۱) لامذہبی ؛ بے دینی ؛ الحاد ؛ زندقہ ۔ (۲) مذہب کا پابند نہ ہونا ۔

Irreligionist : (n) لامذہب ؛ مخالف مذہب ۔

Irreligious : (a) (۱) لامذہب ؛ بے دین ؛ ملحد ؛ ملحدانہ ۔ (۲) غیر پابند مذہب ۔

Irreligiously : (adv.) (۱) لامذہبی سے ؛ بے دینی سے ؛ ملحدانہ ۔ (۲) بغیر پابندیٔ مذہب کے ۔

Irreligiousness : (n) بے دین ہونا ؛ ملحد ہونا ؛ غیر پابند مذہب ہونا ؛ لا مذہب ہونا ۔

Irreplevisable : (a) دیکھو Irrepleviable

Irrepresentable : (a) ناقابل نمائندگی ؛ ناقابل بیان ۔

Irrepresentableness : (n) ناقابل بیان ہونا ؛ ناقابل نمائندگی ہونا ۔

Irrepressibility /Irrepressibleness : (n) زیر ہونے کا امکان نہ ہونا ۔

Irrepressible : (a) نہ دبنے والا ؛ نہ رکنے والا ؛ زیر نہ ہونےوالا ۔

Irrepressible : (n) نہ دبنے والا ؛ بے باک شخص ۔

Irrepressibly : (adv.) نہ دبتے ہوئے ؛ مغلوب نہ ہوتے ہوئے ۔

Irrepressive : (a) دیکھو Irrepressible

Irreproachability (n) بیداغ ہونا ؛ پاک ہونا ۔

Irreproachable : (a) بے داغ ؛ پاک ؛ جس پر حرف نہ رکھا جا سکے ۔

Irreproachably : (adv.) بے داغ طور پر ۔

Irreption : (n) چپ چاپ گھس آنا ؛ گھس پیٹھ کرنا ۔

Irreptitious : (a) چپ چاپ گھس آنے والا ؛ گھس پیٹھ کرنے والا ۔

Irresilient : (a) غیر لچک دار ۔

Irresistance : (n) عدم مزاحمت ؛ عدم مقاومت ۔

Irresistibility / Irresistibleness : (n) ناقابل مزاحمت ہونا ؛ بے حد قوی؛ مدلل یا دلکش ہونا ۔

Irresistible : (a) ناقابل مزاحمت ؛ ناقابل تعرض (زبردست قوت ، دلیل ، دلکشی یا دلربائی کی وجہ سے) ۔

Irresistibly : (adv.) ناقابل مزاحمت طور پر ؛ بے اختیار ۔

Irresoluble : (a) (۱) حل نا پذیر ۔ (۲) ناقابل تجزیہ ۔

Irresolubleness : (n) حل نا پذیری ؛ ناقابل تجزیہ ہونا ۔

Irresolute : (n) (۱) مذبذب ؛ متامل ؛ حیص بیص میں ۔ (۲) ضعیف الارادہ ؛ غیر مستقل مزاج ؛ ارادے کا کچا ۔

Irresolutely : (adv.) مذبذب سے ؛ غیر مستقل مزاجی سے ۔

Irresoluteness : (n) تذبذب ؛ ضعیف الارادہ ؛ بے استقلالی ۔

Irresolution : (n) تذبذب ؛ ضعیف ارادہ ؛ بے استقلالی ؛ دودلی ۔

Irresolvability / Irresolvableness : (n) ناقابل تجزیہ ہونا ؛ ناقابل تحلیل ہونا ؛ ناقابل حل ہونا ۔

Irresolvable : (a) ناقابل تجزیہ؛ ناقابل تحلیل؛ ناقابل حل ؛ حل نا پذیر ۔

Irresolvably : (adv.) ناقابل تجزیہ طور پر؛ ناقابل تحلیل طور پر ۔

Irrespective : (a) بلا لحاظ ۔

Irrespectively : (adv.) بلا لحاظ کئے ۔

Irrespirable : (a) (۱) ناقابل تنفس ۔

Irresponsibility / Irresponsibleness : (n) غیر ذمہ داری ؛ لاأبالی پن ؛ لا پروابی ۔

Irresponsible : (a) (۱) بری الذمہ ؛ جواب دہی سے بری ۔ (۲) بے پروا ؛ لاأبالی ؛ غیر ذمہ دار ۔ (۳) غیر ذمہ دارانہ ؛ لاأبالی - (٤) دیوالیہ ۔

Irresponsibly : (adv.) غیر ذمہ داری سے ؛ غیر ذمہ دارانہ ؛ لاأبالی پن سے ۔

Irresponsive : (a) غیر جواب دہ یا غیر آہنگ ؛ غیر اثر قبول ؛ غیر موافق ؛ غیر متاثر ؛ غیر مجیب ۔

Irresponsiveness : (n) غیر جواب دہ یا غیر متاثر ہونا ؛ غیر موافقت ۔

Irrestrainable : (a) ناقابل ضبط ؛ ناقابل ممانعت ؛ ناقابل مزاحمت ۔

Irrestrainably : (adv.) ناقابل مزاحمت یا ضبط یا ممانعت طور پر ۔

Irresuscitable : (a) ناقابل احیاء ؛ زندہ ناشدنی ۔

Irretention : (n) (۱) قوت ماسکہ کا فقدان ؛ عدم امساک ۔ (۲) حافظے کی کمزوری ۔

Irretentive : (a) غیر ماسک ؛ کمزور (حافظہ)۔

Irretentiveness : (n) فقدان امساک ؛ غیر ماسك ہونا ؛ حافظے کی کمزوری۔

Irretraceable : (a) ناقابل سراغ ؛ جس کی کھوج نہ لگائی جا سکے۔

Irretractile : (a) جو سکڑنے یا سکیڑنے کے قابل نہ ہو۔

Irretrievability / Irretrievableness : (n) ناقابل تلافی ہونا۔

Irretrievable : (a) ناقابل تلافی ؛ غیر ممکن الوصول۔

Irretrievably : (adv.) ناقابل تلافی طور پر۔

Irrevealable : (a) ناقابل تنزیل ؛ ناقابل اظہار ؛ ناقابل افشا۔

Irrevealably : (adv.) ناقابل اظہار طور پر ؛ ناقابل افشا طور پر۔

Irreverence : (n) بے ادبی ؛ بے احترامی۔

Irreverend : (a) غیر مقدس ؛ غیر متبرک۔

Irreverendly : (adv.) غیر مقدس طور پر ؛ غیر متبرک طور پر۔

Irreverent : (a) بے ادب ؛ بے احترام۔

Irreverently : (adv.) بے ادبانہ ؛ بے ادبی سے۔

Irreversibility/Irreversibleness : (n) ناقابل تغیر ہونا ؛ اٹل ہونا ؛ رجعت نا پذیری۔

Irreversible : (a) ناقابل تغیّر ؛ غیر متغیر ؛ غیر انقلاب پذیر ؛ رجعت نا پذیر ؛ غیر ناقابل منسوخی ؛ اٹل ؛ برنگشتنی ؛ ان پلٹ۔

Irreversibly : (adv.) اٹل طور پر۔

Irrevocability / Irrevocableness : (n) ناقابل منسوخی ہونا ؛ اٹل ہونا ؛ از دست رفتہ ہونا۔

Irrevocable : (a) (۱) ناقابل منسوخی ؛ ناقابل تنسیخ ؛ اٹل۔ (۲) لوٹ کر نہ آنے والا ؛ از دست رفتہ ؛ رجعت نا پذیر۔

Irrevocably : (adv.) ناقابل تنسیخ طور پر ؛ اٹل طور پر ؛ اس طرح کہ پھر لوٹ کر نہ آئے۔

Irrigable : (a) آب پاشی کے قابل۔

Irrigate : (v) (۱) آبیاری کرنا ؛ سیراب کرنا۔ (۲) سینچنا ؛ آب پاشی کرنا (نہروں سے)۔ (۳) (طب) زخم پر مسلسل رقیق دوا ڈالتے رہنا۔ (٤) (مجازاً) نمی سے تازگی بخشنا ؛ سیراب کرنا۔ (٥) (عام) شراب خواری کرنا۔

Irrigation : (n) آبیاری ؛ آب پاشی ؛ آب شوئشی۔

Irrigator : (n) (۱) آبیار (نالہ) ؛ آبپاشی کا آلہ یا ذریعہ۔ (۲) زخم پر مسلسل دوا ڈالتے رہنے کا آلہ۔ (۳) ناظر آب پاشی۔

Irritability : (n) چڑچڑاپن ؛ تنک مزاجی ؛ زود رنجی ؛ زو حسی ؛ تحریک پذیری۔

Irritable : (a) چڑچڑا ؛ تنک مزاجی ؛ زود رنج۔ (۲) ذکی الحس؛ زود حس ؛ حساس ؛ خراش پذیر۔ (۳) (عضویات) سریع الحس؛ سریع الہیجان ؛ تحریک پذیر۔

Irritably : (adv.) چڑچڑے پن سے ؛ تنک مزاجی سے ؛ زود رنجی سے۔

Irritancy : (n) جھلاہٹ ؛ غصہ ؛ کوفت۔

Irritancy : (n) (قانون) کا لعدم کرنا یا ہونا۔

Irritant : (a) مشتعل کرنے والا ؛ ہیجان میں لانے والا ؛ تحریک انگیز۔

Irritant : (a) (۱) خراش پیدا کرنے والی چیز ؛ خراش آور۔ سوزش پیدا کرنے والی چیز (مجازاً) تکلیف دہ۔ (۲) جو (چیز) دماغی سکون میں خلل انداز ہو۔ (۳) محرک ؛ اشتعال انگیز۔

Irritant : (a) کالعدم کرنے والا۔

Irritate : (v) (۱) غصہ دلانا ؛ برافروختہ کرنا ؛ برہم کرنا ۔
(۲) کھسیانا کرنا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا ۔
(۳) (طب) سوزش پیدا کرنا ؛ خراش ڈالنا ۔
(٤) (عضویات) ہیجان پیدا کرنا ؛ تحریک پیدا کرنا ۔

Irritate : (v) کالعدم کرنا ۔

Irritatedly / Irritatingly : (adv.) تکلیف کدہ طور پر ۔

Irritation : (n) جھلاہٹ ؛ کوفت ؛ غصہ ؛ ہیجان ؛ سوزش ؛
(طب) خراش ؛ تحریک ۔

Irritative : (a) غصہ آور ؛ غصہ دلانے والا ؛ سوزش آفریں ؛
محرک ؛ خراشی ۔

Irritatory : (a) دیکھو Irritative

Irrorate : (a) (حیوانیات خصوصاً حشریات) چتلا ؛ چت کبرا ۔

Irrorated : (a) دیکھو Irrorate

Irroration : (n) چت کبرا بنانا ۔

Irrotational : (a) غیر گردشی ۔

Irrubrical : (a) ہدایات عبادت کے خلاف ۔

Irruption : (n) (۱) چڑھائی ؛ یورش ؛ دھاوا ؛ حملہ ؛ تاخت ۔
(۲) یک بارگی پھوٹنا یا نکل پڑنا ۔

Irruptive : (a) یورش کرنے والا ؛ حملہ کرنے والا ؛ تاخت کرنے والا ۔

Irvingism : (n) اروِنگ کی پیروی ۔

Irvingite : (n) کیتھولک مذہب کے ایک خاص فرقے کا پیرو ۔

Is/Iz : (v) Be کا زمانہ" حال واحد غائب ۔

Is- : سابقہ جو یونانی isos یعنی "مساوی" " تساوی" کا قائم مقام ہے ۔

- is (-ys) -s' es کی اسکا چستانی متقابل شکل ۔

Isabel : (n) (۱) خاکسرتی زرد رنگ ۔
(۲) ایک قسم کا خاکستری زرد رنگ کا کبوتر ۔
(۳) شمالی امریکا کا ایک قسم کا انگور ۔

Isabella : (n) (۱) خاکستری زرد رنگ ۔ (۲) اسی رنگ کے بعض پھلوں کا نام ۔

Isabelline : (n) خاکستری زرد رنگ کا ۔

Isagoge : (n) مقدمہ ؛ تمہید ۔

Isagogic : (a) تمہیدی ؛ عنوان یا دیباچے کی طرز کا ۔

Isagogics : (n) مقدمہ کتاب مقدس ؛ بائبل کی ادبی اور غیر مذہبی تاریخ کا مطالعہ ۔

Isapostonic : (a) (حواریوں کا) ہم عصر ۔

Isat - : (prefix) جزو ترکیبی وڈ (woad) سے نکالا ہوا ایک عنصر جس سے بعض کیمیائی نام بنائے جاتے ہیں مثلاً Isatin ۔

Isatates /Isatyde : (n) IsaticAcid کے نمک ۔

Isatic acid : (n) ایسٹک ایسڈ ($C_8H_7NO_3$)

Isatin /- ine : (n) ایک بلوری سرخی مائل نارنجی رنگ کا مادہ جو نیل کی تکسید سے حاصل ہوتا ہے ($C_8H_5NO_2$) ۔

-isation : (suffix) لاحقہ جو ان افعال سے اسماء بنانے میں استعمال ہوتا ہے جو ize پر ختم ہوتے ہیں ۔

Isatis : (n) لومڑی کی ایک جنس ۔

Isatis : (n) جنس وڈ ۔

Iscariot : (n) جوڈا (وہ حواری جس نے حضرت عیسیٰ کا راز فاش کر دیا تھا) کا لقب ۔

Iscariotic /-al : (a) جوڈا سے متعلق ۔

Ischiadic / Ischial : (n) کولہے کا ۔

Ischiatic : (a) (۱)کولہے کا؛ ورکی ۔ (۲) عرق النساء میں مبتلا ۔

**Ischio -:** سابقہ بہ معنی "کولے کا" ؛ "ورکی" -

**Ischiocapsular : (a)** کولے اور کیسی رباط سے متعلق۔

**Ischiocerite : (n)** (حیوانیات) قشرت کے محاس کا تیسرا جوڑ۔

**Ischiopodite : (n)** (حیوانیات) قشرت کے عضو کا تیسرا جوڑ۔

**Ischiorectal : (a)** ورکی مستقیمی۔

**Ischium : (n)** ورک ؛ کولا۔

**Ischuretic : (a)** مدر بول ؛ دافع حبس بول (دوا) ۔

**Ischuretic : (n)** مدر بول ؛ دافع حبس بول۔

**Ischuria / Ischury :(n)** حبس بول۔

**Ischuric : (a)** حبس بول سے متعلق۔

**Ise / I'se :** I shall or I is کا مخفف۔

**- ise : (suffix)** (لاحقہ) حسب ذیل قسم کے افعال کے آخر میں آتا ہے - (۱) جن میں کسی کے ساتھ کوئی عمل کرنے کے معنی ہوں جیسے catechize۔ (۲) جن میں کوئی کام کرنے یا کوئی احساس رکھنے کے معنی ہوں جیسے sympathize۔ (۳) جن میں کوئی حالت اختیار کرنے یا کسی حالت میں لانے کے معنی ہوں جیسے pulverize, angelicize۔ (٤) جن میں تقلید کرنے یا کسی شخص کے طریقے پر عمل کرنے کے معنی ہوں جیسے alvimize, bowdlerize۔

**- ise : (suffix)** لاحقہ جو قدیم فرانسیسی ise - اور لاطینی itium-itia cium کے قائم مقام ہیں ؛ انگریزی اور فرانسیسی الفاظ جو براہ راست لاطینی سے مشتق ہیں اب ان کے آخر میں ice- آتا ہے مثلاً service justice وغیرہ۔ الفاظ جو فرانسیسی بن کر اِس کے ذریعے انگریزی میں آئے ہیں ان کے آخر میں ise - آتا ہے مثلاً merchandise وغیرہ۔

**Isentropic : (a)** (طبیعیات) ہم ناکارگی ؛ ناحر گزار۔

**Isethionate : (n)** Isethionic acid کا نمک۔

**Isethionic acid : (n)** (کیمیا) ایک اساسی تیزاب (C2 H6 So4) جو ایتھیونک ایسڈ کو پانی کے ساتھ ابالنے سے بنتا ہے -

**Ish : (n)** (۱) نکاس - (۲) اختتام ؛ انقضاء۔

**-ish : (suffix)** لاحقہ" صفات جو قدیم انگریزی isc- کا قائم مقام ہے - قدیم انگریزی میں اس لاحقہ کے صفات "کا" "تعلق" "خاصیت کا" مفہوم ظاہر کرتے تھے خصوصاً قومی اور نسلی تعلق ظاہر کرنے کے لئے مثلاً Irish, English وغیرہ ، اس لاحقہ کے بعد کے مرکبات کا مفہوم حسب ذیل ہوتا ہے : (۱) کسی کے قدرتی خصائص کا رکھنے والا یا ان کے مطابق مثلاً feverish 'foolish - (۲) کسی کے خراب خصائص کا رکھنے والا مثلاً Inowkish ' Childish وغیرہ۔ (۳) کسی قدر ؛ قدرے مثلاً Coldish ' brownish وغیرہ۔

**-ish : (suffix)** لاحقہ افعال جو قدیم فرانسیسی iss کا قائم مقام ہے - مثلاً punish 'polish 'finish وغیرہ۔

**Ishmael : (n)** (۱) لاحقہ اسمٰعیل۔ (۲) (مجازاً) ذات باہر ؛ قوم سے نکالا ہوا ؛ قوم سے برسرِ جنگ۔

**Ishmaelite : (n)** ذات باہر ؛ قوم سے نکالا ہوا ؛ قوم سے برسر جنگ۔

**Ishmaelitic / Ishmaelitish : (a)** ذات باہرسے متعلق۔

**Isiac / Isiacal : (a)** قدیم مصر کی دیوی Isis سے متعلق۔

**Isiac : (n)** Isis کا پجاری۔

**Isidforian : (a)** Seville کے اُسقُف اعظم St Isidore (٦٣٦-٦٠٠) سے متعلق۔

**Isinglass : (n)** (۱) ایک قسم کی جلاٹین جو گوند وغیرہ بنانے کے کام آتی ہے ؛ برقہ ؛ سریش ماہی - (۲) ابرق ؛ ابرک ؛ جلجل۔

**Isinglass-stone : (n)** ابرق ؛ ابرک۔

**Islam : (n)** اسلام ؛ عالم اسلامی۔

**Islamic : (a)** اسلامی۔

Islamism : (n) اسلامیت ۔

Islamite : (n) مسلم ؛ مسلمان ۔

Islamitic : (a) اسلامی ۔

Islamize : (v) مسلمان بنانا ؛ اسلامی بنانا ۔

Island : (n) (۱) جزیرہ ؛ ٹاپو ۔ (۲) محدود اور الگ تھلگ شے ۔ (۳) (عضویات) ریشوں یا خلیوں کا علاحدہ مجموعہ؛ جزیرہ' نسائج ؛ جزیرہ' خلایا ۔ (٤) جزیرہ نما کوئی چیز ۔ (٥) ٹھیک ؛ موقف ؛ سڑک کے وسط میں بھیڑ سے بچنے کے لئے اُونچی جگہ ۔

Island : (v) جزیرہ بنانا ؛ الگ کرنا ۔

Island continent : (n) جزیرہ جو براعظم کے تقریباً برابر ہو ۔

Island platform : (n) ریلوے پلیٹ فارم جس کے دونوں طرف ریلوے کی پٹریاں بچھی ہوں ۔

Islander : (n) جزیرے کا رہنے والا ؛ جزیرے کا باشندہ ۔

Isle : (n) (۱) جزیرہ ؛ ٹاپو ۔ (۲) عمارت یا عمارتیں جن کے چاروں طرف سڑکیں ہوں ۔

Isle : (v) جزیرہ نما بنانا ۔ (۲) جزیرے میں رہنا یا ٹھہرانا ۔

Islesman : (n) اسکا چستانی جزیرہ ؛ ہبریڈیز (Hebrides) کا باشندہ ۔

Islet : (n) (۱) چھوٹا جزیرہ ؛ ٹاپو ۔ (۲) علاحدہ مقام ؛ الگ تھلگ جگہ ۔ (۳) حیوانی نسیج یا نباتی ریشے کا الگ تھلگ مجموعہ ۔

Isleted : (a) جزیروں سے بھرا ہوا ۔

-ism : (suffix) لاحقہ' اسمائے کیفیت بنانے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۱) حاصلِ مصدر مثلاً baptism- (۲) وہ اسماء جن سے طرز عمل یا حالت ظاہر ہو مثلاً barbarism, heroism- (۳) نظام یا اصول کا نام جیسے platonism ۔ (٤) کسی زبان کا محاورہ یا کسی قوم کی مخصوص ادا جیسے Irishism- (٥) کسی دوا کا مضر اثر مثلاً alcoholism-

Ism : (n) کوئی خاص مسلک ؛ نظریہ ؛ عقیدہ ؛ اصول ۔

Ismaelian / Ismailian : (a & n) اسماعیلیہ (فرقہ)(اہل تشعہ کا ایک فرقہ جو آغا خاں کو امام مانتا ہے) ۔

Ismaelite / Ismailite : (n) (۱) اسماعیلی ؛ حضرت اسماعیل کے خلف ؛ مسلمان - (۲) اسماعیلیہ ۔

Iso - : (prefix) دیکھو Is

Isobar /Isobare : (n) ہم بار (خط) ہم وزن ؛ (نقشہ میں وہ خط) جو ان مقامات کو ملاتا ہے جہاں ہوا کا دباؤ باد پیمائی کے لحاظ سے مساوی ہوتا ہے ۔

Isobaric : (a) ہم بار ؛ ہم وزن ۔

Isobarism : (n) ہم وزن ہونا ؛ وزن کی برابری ؛ ہم وزنی ۔

Isobase : (n) ہم اساس خط ۔

Isobath : (n) (۱) ہم عمق خط ۔ (۲) ایک قسم کی دوات جس میں روشنائی کی سطح ہمیشہ یکساں رہتی ہے ۔

Isobathytherm (n) وہ خط جو دو نقطوں کو ملاتا ہے جہاں حرارت یکساں رہتی ہے ۔ (سمندر کے کسی حصے کے انتصابی حصے میں) ۔

Isobathythermal / Isobathythermic : (a) یکساں حرارت والے نقطوں کو ملانے والے خط سے متعلق ۔

Isocephaly / Isokephaly : (n) قدیم یونانی منبت کاری کا اصول جس میں ہر تصویر کا سر تقریباً ایک ہی سطح پر ہوتا تھا ۔

Isochasm : (n) ہم انوار خط ۔

Isochasmic : (a) ہم انوار ۔

Isocheim / Isochime : (n) (طبیعیات و ارضیات) وہ خط جو ان مقامات کو ملاتا ہے جنکا نقطہ' حرارت موسم سرما میں مساوی ہو ؛ ہم سرما خط ۔

Isocheimal / Isochimal : (a) دیکھو Isocheim

Isocheimenal / Isochimenal : (a) (نقشہ) موسم سرما میں مساوی نقطہ٭ حرارت دکھانے والا (خط) ؛ ہم سرما ۔

Isocheimenal /Isochimenal : (n) دیکھو Isocheim

Isochromatic : (a) (بصریات) متساوی اللون؛ متناسب اللون ؛ ہم رنگ ۔

Isochronal / Ischronic / Isochronical : (a) ہم وقت ؛ ہم زماں ؛ مساوی الوقت ۔

Isochronism : (n) مساوی الوقت ہونے کی خاصیت ؛ ہم وقتی ؛ ہم زمانی ۔

Isochronous : (a) دیکھو Isochronal

Isochronously : (adv.) ہم وقت ہوکر ۔

Isochroous : (a) یک رنگ ۔

Isoclinal : (a) (طبیعیات و جغرافیہ) جنکا مقناطیسی میلان مساوی ہو ؛ ہم میلان ۔ (۲) (ارضیات) ہم ڈھال ۔

Isoclinal : (n) ہم میلان خط ۔

Isoclinic : (a) دیکھو Isoclinal

Isocracy : (n) مساوات شاہی ؛ حکومت مساوات سیاسی ۔

Isocrymal / Isocryme : (a) (طبعی و جغرافیہ) ہم سرما تپشی (خط) ؛ ہم خنکی ۔

Isodiabatic : (a) (طبیعیات) یکساں ترسیل حرارت سے متعلق ۔

Isodiametric /-al : (a) (نباتیات) ہم قطرہ ؛ متساوی النظر ۔

Isodimorphism : (n) یکساں دو شکلی ۔

Isodimorphous : (a) یکساں دو شکل ۔

Isodynamic : (a) جن کی حرکی قوت یکساں یا مساوی ہو ؛ ہم قوت ؛ ہم حرکت ؛ ہم حدت ؛ یکساں مقناطیسی قوت والا ۔

Isodynamic : (n) ہم قوت خط ۔

Isodynamical : (a) یکساں ؛ مقناطیسی قوت والا ۔

Isodynamous : (a) (نباتیات) دونوں جانب یکساں قوت سے بڑھنے والا ۔

Isogeotherm : (a) ارضی ہم تپش خط ؛ وہ خط جو ان زیر زمین نقطوں کو ملاتا ہے جن کا نقطہ٭حرارت مساوی ہوتا ہے ۔

Isogeothermal / Isogeothermic : (a) ارضی ہم تپشی ۔

Isogonal : (a) متساوی الزاویہ ؛ ہم زاویہ ؛ ہم میل ۔

Isogonal : (n) متساوی الزاویہ ۔

Isogonic : (a) (حیوانیات) مماثل ؛ موالدی ۔

Isogonic : (n) متساوی الزاویہ خط ؛ ہم میل خط ۔

Isogonic : (a) متساوی الزاویہ ؛ ہم میل ۔

Isogonism : (n) ہم موالدیت ؛ مماثل موالدیت ۔

Isographic : (a) دیکھو Homalographic

Isohyetal / Isohyetose : (a) ان جگہوں کو ملانے والا جہاں مساوی سالانہ یا موسمی بارش ہوتی ہے ؛ ہم باراں ۔

Isohyetal /Isohyetose : (n) وہ خط جو نقشے میں ایسی جگہوں کو ملاتا ہے جہاں مساوی سالانہ یا موسمی بارش ہوتی ہے ؛ ہم باراں خط ۔

Isolable : (a) فصل پذیر ؛ جداشدنی ؛ منفرد کرنا ؛ تنہا کرنا ۔

Isolate : (v) (۱) الگ کرنا ؛ جدا کرنا ؛ دوسروں سے علاحدہ کرنا ۔ (۲) (کیمیا) کسی جزو کو دوسرے اجزا سے علاحدہ کرنا ۔ (۳) (برقیات) حاجز درمیان میں رکھنا ؛ منفصل کرنا ۔ (٤) قرنطینے میں رکھنا ۔

Isolate : (a) (۱) تنہا ؛ اکیلا ؛ تنہائی پسند ؛ الگ تھلگ ۔ (۲) واماندہ ۔ (۳) بے نظیر ؛ یکتا ؛ اتفاقی ؛ خال خال ۔ (٤) (کیمیا) منفصل ؛ مجرد ؛ منفرد ۔

Isolate : (n) (۱) علاحدہ عنصر ؛ عمل یا تفاعل ۔ (۲) مجرد؛ منتزع ۔ (۳) روح؛ مغز ؛ جوہر ۔ (٤) علاحدہ

آبادی ۔ (٥) مجرد شخص ؛ ذات نکالا ؛ تنہا ؛ تنہائی پسند شخص ۔

Isolated : (a) دیکھو Isolate

Isolatedly : (adv.) الگ ہو کر ؛ یکتا طور پر ؛ اتفاقی طور پر ؛ خال خال ؛ مجرد طور پر ۔

Isolating : (a) (فلسفہ) انفصالی ۔

Isolation : (n) (١) تنہائی ؛ علاحدگی ؛ علاحدہ کرنا ؛ جدا کرنا ؛ انفرادی ۔ (٢) (کیمیا) تفرید ؛ جدا سازی ؛ تجزیہ ؛ تصفیہ ۔ (٣) (برقیات) حجز ۔

Isolationism : (n) تفریدیت ۔

Isolationist : (n) تفریدی ؛ غیر جانب دار ۔

Isolative : (a) (صوتیات) (تبدیلیٔ صوت) وہ تبدیلی جو نزدیک کی اصوات کے اثر کے بغیر ہو ۔

Isolator : (n) (١) علاحدہ کرنے والا ؛ جدا کرنے والا ۔ (٢) (برقیات) حاجز ؛ منفصل ۔

Isologous : (a) (کیمیا) مماثل ؛ مشاکل ۔

Isomer : (n) ہم ترکیب مرکب ۔

Isomeric : (a) (کیمیا) ہم ترکیب مساوی التناسب ؛ ہم عناصر اور بہ لحاظ سالمات ہم وزن مگر مختلف انواع کے تحت رکھے ہوئے ۔

Isomeride : (n) دیکھو Isomer

Isomerism : (n) (کیمیا) ہم ترکیبی ۔

Isomeromorphism : (n) ہم ترکیب مادوں کے درمیان ہم ترکیبی ۔

Isomerous : (a) (١) (نباتیات) ہم تعداد ۔ (٢) (کیمیا) ہم ترکیب ۔

Isometric / Isometrical : (a) (١) ہم پیمانہ ؛ ہم پیمائشی ۔ (٢) ہم ابعادی ۔ (٣) ہم اندازہ ؛ کعبی ۔ (٤) پیمائش کی مساوات سے متعلق ۔

Isometrically : (adv.) بطور پیمانہ ؛ بطور ہم ابعادی ۔

Isomorph : (n) (کیمیا و منطق) ہم شکل مادے ؛ ہم شکل ۔

Isomorphic : (a) (کیمیا) ہم شکل ۔

Isomorphism : (n) ہم شکلی ؛ ہم شکلیت ؛ ایک ہی اقلیدسی شکل میں یا بہت مشابہ شکل میں بلورہ بننے کی خاصیت ۔

Isomorphous : (a) ہم شکل ؛ ایک ہی اقلیدسی شکل میں یا بہت مشابہ شکل میں بلوری بننے کی صلاحیت رکھنے والا ۔

-ison : (suffix) لاحقہ اسماء جو قدیم فرانسیسی -eison, -aison سے آیا ہے بعد کے مرکبات میں اس کے بجائے ition-aion- ہونے لگے مثلاً jettison, garrison,comparision وغیرہ ۔

Isoneph : (n) ہم ابر خط ۔

Isonephelic : (a) ہم ابر ۔

Isonomic : (a) (١) (کیمیا) ہم ترتیب ؛ ہم شکل ۔ (٢) ہم قطب ۔

Isonomy : (n) مساواتِ سیاسی ؛ مساواتِ حقوق ۔

Isoperimeter : (n) (ہندسہ) ہم محیط شکل ۔

Isoperimetrical : (a) متساوی المحیط ؛ ہم محیط ؛ مساوی گھیرا رکھنے والا ؛ مساوی احاطہ رکھنے والا ۔

Isoperimetry : (n) (ہندسہ) ہم محیطی ۔

Isophyllous : (a) (نباتیات) یکساں برگہ ۔

Isophylly : (n) یکساں برگی ؛ یکساں ورقیت ۔

Isopiestic : (a) ہم بار ۔

Isopleural / Isopleurous : (a) مساوی الاضلاع ۔

Isopod / Isopode : (n) یکساں پایہ (کھوے کی طرح کا) سخت پشت دریائی جانور جس کے پیٹ میں برابر برابر فاصلے پر سات جفت پاؤں ہوتے ہیں ؛ یکساں پایہ ۔

Isopodan : (a & n) یکساں پایہ ؛ یکساں پایاں ۔

Isopodiform : (a) یکساں پایاں کی طرح کا ۔

Isopodous : (a) یکساں پایہ سے متعلق یا اس کی خاصیت کا ۔

Isopolity : (n) مساوات حقوق ۔

Isoscele : (n) مساوی الساقین مثلث ۔

Isosceles : (a) مساوی الساقین ۔

Isoseismal / Isoseismic : (a) وہ (خط) جو ان مقامات کو ملاتا ہے جہاں زلزلے کا مساوی اثر پڑتا ہے ؛ ہم زلزلہ ۔

Isospondylous : (a) کیسہ دہن مچھلیوں کی ایک جنس سے متعلق یا اس کی خاصیت رکھنے والا ۔

Isostatic : (a) ہم سکون ؛ ہم توازن ۔

Isostasy : (n) ہم توازنیت ۔

Isostemonous : (a) برابر زرہ ؛ مساوی زرہ ریشی ۔

Isostemony برابر زرہ ہونا ۔

Isosteric : (a) یکساں وضعی ۔

Isoteles : (n) (قدیم یونانی تاریخ) ایتھنز کے وہ غیر ملکی باشندے جنھیں سیاسی حقوق کے ماسوا سارے شہری حقوق حاصل تھے ۔

Isotelly : (n) ایسا غیر ملکی باشندہ ہونا جسے سیاسی حقوق کے ماسوا سارے شہری حقوق حاصل ہوں ۔

Isotheral : (a) ان مقامات کو ملانے والا جن کا نقطۂ حرارت گرما میں مساوی ہوتا ہے ؛ ہم گرما ؛ تپشی ۔

Isotheral : (n) وہ خط جو ان مقامات کو ملاتا ہے جن کا نقطۂ حرارت گرما میں مساوی ہوتاہے ۔

Isothere : (n) ہم گرما خط ۔

Isotherm : (n) ہم تپش خط ۔

Isothermal : (a) (۱) ہم تپش ۔ (۲) وہ (خط) جو ان مقامات کو ملاتا ہے جن کی سالانہ اوسط حرارت مساوی ہوتی ہے ۔

Isothermal : (n) ہم تپش خط ۔

Isothermobath : (n) وہ خط جو سمندر کی انتصابی تراش میں مختلف گہرائیوں پر یکساں تپش والے نقطوں کو ملاتا ہے ۔

Isothermous : (a) دیکھو Isothermal

Isotope : (n) ہم جا ؛ نظیری ۔

Isotopic : (a) ہم جا ؛ نظیری ۔

Isotopism / Isotopy : (n) ہم جائی ۔

Isotrimorphism : (n) (قلمیات) ہم سہ شکلی قلماؤ ۔

Isotrimophous : (a) ہم سہ شکلی ۔

Isotrope / Isotropous : (a) ہم سموت ۔

Isotropic : (a) (طبیعیات) ہم اطراف ؛ ہم سموت ۔

Isotropy : (n) ہم سموتی ۔

Israel : (n) (۱) بنی اسرائیل ؛ یہود ۔ (۲) (مجازاً) برگزیدہ قوم ۔

Israelite : (n) (۱) یہودی ؛ اسرائیلی ۔ (۲) برگزیدہ بندہ ۔

Israelite : (a) اسرائیلی ۔

Israelitic / Israelitish : (a) یہودی ؛ اسرائیلی ؛ یہودیوں کا ۔

Issuable : (a) قابل اجراء ؛ قابل اشاعت ؛ قابل طبع ۔

Issuably : (adv.) قابل اجراء طور پر ؛ قابل اشاعت طور پر ۔

Issuance : (n) اشاعت ؛ اجراء (نوٹ ، سکے وغیرہ) ۔

Issuant : (a) (نقابت) ڈھال کے بالائی ثلث سے یا دوسرے مارکے

سے نکلتا ہوا (خصوصاً جانور جس کا صرف بالائی نصف ظاہر ہو)۔

Issue : (n) — (۱) نکاس ؛ بہاؤ ؛ اجراء۔ (۲) انجام ؛ نتیجہ۔ (۳) خون بہنا ؛ فصد ؛ نشتر دینا ؛ قرحہ ؛ جاریہ۔ (٤) منفذ ؛ مخرج۔ (٥) دریا کا دہانہ۔ (٦) اولاد ؛ بال بچے۔ (۷) نتیجہ ؛ حاصل ؛ ماحصل ؛ پیداوار ؛ جرمانہ ؛ لگان۔ (۸) متنازع فیہ مسئلہ ؛ تنقیح طلب امر۔ (۹) اجراء (نوٹ ؛ تمسک وغیرہ کا)۔ (۱۰) مجریہ (نوٹ ، سکے وغیرہ جو ایک دفعہ میں جاری کئے جائیں)۔ (۱۱) نتیجہ ؛ واقعہ۔ (۱۲) اشاعت ؛ شمارہ۔ (۱۳) (طب) فتیلہ۔

At issue : — ایک دوسرے کا مخالف (اشخاص)۔ (۲) مابہ النزاع۔

General issue : — ایسا امر تنقیح طلب جو صرف انکار سے پیدا ہو۔

In the issue : — اگر ایسا ہو ؛ ایسا ہونے پر۔

To join issue : — (۱) امر متنازع فیہ کی تنقیح کرنا ؛ (کسی سے) بحث کرنا۔ (۲) فریقین کے کسی مسئلے کو تنقیح کے لئے پیش کرنا۔ (۳) مخالف کے مسئلہ تنقیح طلب کو تسلیم کر لینا۔

To put to (upon) (an, the) issue : — فیصلہ کے لئے پیش کرنا۔

Issue : (v) — (۱) نکلنا ؛ خارج ہونا ؛ باہر آنا ؛ برآمد ہونا۔ (۲) پیدا ہونا ؛ نکلنا ؛ رسنا ؛ پھوٹنا ؛ جاری ہونا۔ (۳) (کسی حالت سے) نکلنا۔ (٤) نتیجہ نکلنا ؛ منتج ہونا۔ (٥) نتیجہ ہونا ؛ انجام ہونا۔ (٦) شائع ہونا۔ (۷) جاری کرنا ؛ نکالنا۔ (۸) شائع کرنا ؛ جاری کرنا ؛ اجراء کرنا (نوٹ ، سکے وغیرہ کا)۔ (۹) (فوج) (سپاہی کو) وردی وغیرہ دینا۔

Issue of fact : (n) — واقعہ کی تنقیح ؛ تنقیح امر واقعاتی۔

Issue of law : (n) — تنقیح امر قانونی ؛ امر تنقیح طلب قانون۔

Issue pea : (n) — داغ نخود ؛ نخود۔

Issueless : (n) — (۱) بے نکاس ؛ بے منفذ ؛ بے انجام ؛ بے اختتام۔ (۲) بے نتیجہ ؛ لا حاصل ؛ بے فائدہ۔ (۳) لاولد ؛ بے اولاد۔

Issuer : (n) — جاری کرنے والا ؛ اجراء کرنے والا ؛ شائع کرنے والا۔

Issuing : (n) — نکلنا ؛ خارج ہونا ؛ منتج ہونا ؛ شائع ہونا ؛ اجراء کرنا ؛ جاری کرنا۔

- ist : (suffix) — (لاحقہ) حسب ذیل اقسام کے اسم فاعل کے آخر میں آتا ہے۔ (۱) عام اسم فاعل مثلاً antagonist (۲) کسی عقیدے یا کسی شخص کا پیرو جیسے Darwinist , fatalist۔ (۳) کسی پیشے یا مضمون سے تعلق رکھنے والا جیسے dentist , botanist۔

Ist : (n) — کسی خاص مسلک یا نظریے کا ماننے والا ؛ کسی علم ، فن یا پیشے کا ماہر ؛ کسی نظام کا معتقد۔

-ister : (suffix) — لاحقہ اسماء جو قدیم فرانسیسی istre کا قائم مقام ہے مثلاً chorister۔

Isthmian : (a) — (۱) خاکنائی کا۔ (۲) خاکنائی کورنتھ سے متعلق۔

Isthmian : (n) — خاکنائی کورنتھ کا باشندہ۔

Isthmus : (n) — (۱) خاکنائی۔ (۲) (تشریح ، حیوانیات و نباتیات) نائی ؛ تنگ نائی ؛ وہ چھوٹا حصہ جو دو بڑے حصوں کو ملائے۔

- istic : (suffix) — لاحقہ اسماء و صفات جو فرانسیسی istic - اور لاطینی isticus - کا قائم مقام ہے مثلاً altruistic, realistic وغیرہ۔

Istle / Ixtle / Ixtli : (n) — ایک ریشہ جو ایلوے کی قسم کے ایک پودے سے نکلتا ہے۔

Istle - grass : (n) — وہ پودا جس سے Istle نکلتا ہے۔

It : (pron) — یہ ؛ وہ۔

Ita-palm : (n) — جنوبی امریکا کا ایک قسم کا نخل۔

Itacism : (n) — (۱) یونانی حرف ایٹا کا تلفظ انگریزی ee کی

طرح کرنا - (۲) کسی مسوّدے میں دوسرے حروف کی جگہ یونانی حرف ایوٹا لکھنا -

Itacist : (n) یونانی حرف ایٹا کا تلفظ انگریزی میں ee کی طرح کرنے والا -

Itacolumite : (n) (معدنیات) ایک دانہ دار اور گار دار سلیٹ -

Itaconate : (n) Itaconic acid کا نمک -

Itaconic : (a) (کیمیا) جدوار سے متعلق یا ماخوذ -

Itaconic acid : (n) لیمون کے تیزاب کی خشک تقطیر سے حاصل ہونے والا ایک ترشہ -

Italian : (a) اطالوی ؛ اٹلی کا -

Italian : (n) (۱) اطالوی باشندہ ؛ اطالوی - (۲) اطالوی زبان -

Italian cloth : (n) ایک قسم کا چکنا کپڑا جو استر کے کام آتا ہے -

Italian iron : (n) لوہے کا استوانہ نما آلہ جس سے لیس میں پلیٹیں ڈالتے ہیں -

Italian roof : (n) دیکھو Hip - roof

Italian sixth : (n) (موسیقی) ایک تار جس میں سوم اور ششُم سُروں کا ملاپ ہوتا ہے -

Italian ware house : (n) مودی کی دکان جہاں اطالیہ کا روغنِ زیتون ، سویّاں ، پھل وغیرہ فروخت ہوتے ہیں -

Italianate : (a) (۱) اطالوی بنایا ہوا - (۲) اطالوی صفت -

Italianate : (v) اطالوی بنانا ؛ اطالوی صفت بنانا -

Italianated : (a) دیکھو Italianate

Italianism : (n) اطالویت ؛ اطالوی محاورہ یا رسم ؛ اطالوی نظریوں سے محبت ؛ اٹلی کے لئے ہمدردی -

Italianize : (v) (۱) اطالوی بن جانا ؛ اطالوی فیشن یا عادتوں کو اپنانا ؛ اطالویوں کی تقلید کرنا - (۲) اطالوی بنانا -

Italianizer : (n) اطالوی بننے یا بنانے والا -

Italic : (a) (۱) قدیم اطالیہ کا (جس میں عموماً شہر روما کو شامل نہیں کرتے ہیں) - (۲) ترچھا رومن چھاپے میں لکھا ہوا - (۳) جنوبی اطالیہ کے یونانی نوآبادیات سے متعلق (پیتھا گورس کے مسلک فلسفہ سے متعلق) -

Italic : (n) (۱) (جمع) ترچھے حروف جن میں امتیازی یا تاکیدی الفاظ عبارت میں لکھے جاتے ہیں - (۲) اطالوی مسلک خیال کا رکن -

Italicism : (n) اطالوی محاورہ ؛ اطالویت -

Italicize : (v) ترچھے حروف میں چھاپنا ؛ اطالوی چھاپے میں چھاپنا -

Italiot/-ote : (n) جنوبی اٹلی میں یونانی نوآبادی کا باشندہ -

Italiot/-ote : (a) جنوبی اٹلی کی یونانی آبادی سے متعلق -

Italo - : (prefix) "سابقہ " بہ معنی" اطالوی"

Italo-Byzantine : (a) اٹلی میں ترقی پانے والے بزنطی فن سے متعلق ؛ اطالوی بزنطینی -

Italomania : (n) اطالوی چیزوں کے لئے جنون -

Itch : (n) (۱) کھجلی ؛ خارش ؛ جرب - (۲) مرض خارش ؛ کھاج ؛ کھجلی - (۳) سخت خواہش ؛ چُل ؛ کھجلی ؛ چداس - (٤) پریشانی ؛ ہیجان ؛ غم و غصہ -

Itch : (v) (۱) کھجلی اٹھنا ؛ خارش ہونا ؛ کھجلانا - (۲) چُل اٹھنا ؛ کھجلی ہونا ؛ سخت خواہش کرنا - (۳) غم و غصہ کھانا ؛ جوش میں آنا -

Itch-acarus /-insect /-mite /-tick : (n) خارش جوں -

Itchiness : (n) بے چینی ؛ چُل ؛ کھجلی -

Itching : (n) چکہ خارش ؛ کھجلی -

Itching : (a) (۱) حریص ؛ لالچی - (۲) شدید خواہش مند - (۳) متردد ؛ پریشان -

Itchingly : (adv.) شدید خواہش کرتے ہوئے ۔

Itchy : (a) خارش کا ؛ کھجلی کا ؛ جس میں کھجلی ہو ؛ خارشی ۔

- ite : (suffix) (لاحقہ)(۱) صفات کے آخر میں جن کے معنی کسی شخص کے مقلد کے ہوں جیسے stagirite وغیرہ ۔ (۲) متحجراجسام کے ناموں میں جیسے /Israelite sodomite/ammonite/dendrite/lignite وغیرہ ۔ (۳) معدنیات کے ناموں میں جیسے /graphite chlorite/azurite وغیرہ ۔(٤) جسم کے اجزاء کے ناموں میں جیسے somite / pleurite وغیرہ ۔ (٥) آتش گیر اشیا کے ناموں میں جیسے dynamite وغیرہ ۔ (٦) تجارتی مصنوعات کے ناموں میں جیسے ebonite / vulcanite وغیرہ ۔ (۷) کیمیاوی نمکوں کے ناموں میں جیسے nitrite وغیرہ ۔

- ite : (suffix) (لاحقہ) صفات و افعال کے آخر میں جیسے expedite unite, composite وغیرہ ۔

Item : (adv.) نیز ؛ اسی طرح ۔

Item : (n) (۱) مد ؛ حساب میں اندراج مدات ۔ (۲) اخبار (وغیرہ) کی خبر ؛ مضمون ۔ (۳) قابل توجہ یا دلچسپ چیز ۔ (٤) جز ؛ عنصر ؛ لازمی جز ۔ (٥) دفعہ ؛ شق ۔ (٦) مُبہم چیز ؛ غیر معین چیز ۔

Item : (v) اندراج مدات کرنا ۔ (۲) مد میں شامل کرنا ۔

Iteming : (n) غیر سنجیدگی ۔

Itemization : (n) (۱) مد وار اندراج ؛ مد وار لکھنا ۔ (۲) مدات کے حساب سے ترتیب دینا ۔

Itemize : (v) (۱) مد وار اندراج کرنا یا لکھنا ۔ (۲) مد کے حساب سے تصریح کرنا ۔ (۳) مدوار ترتیب دینا ۔

Iter : (n) (۱)دورہ ؛ گشت ۔ (۲) دورے کی کاروائیوں کی رپورٹ ۔ (۳) رومی شاہراہ ۔ (٤) (تشریح) قنات دماغ ؛ دماغ کے تیسرے جوفہ سے چوتھے جوفہ تک جانے والی نلی نما جوف ۔

Iterance / Iterancy : (n) اعادہ ؛ تکرار ؛ مکررکہنا ؛ بار بار کرنا ؛ تاکید ۔

Iterant : (a) تکرار کرنے والا ؛ اعادہ کرنے والا ؛ بار بار کہنے والا ؛ بار بار کرنے والا ۔

Iterate : (v) (۱) دہرانا ؛ تکرار کرنا ؛ اعادہ کرنا ؛ مکرر کہنا ؛ دوبارہ کہنا ۔ (۲) بار بار کہنا ؛ بار بار کرنا (اعتراض وغیرہ) ۔

Iteration : (n) دیکھو Iterance

Iterative : (a) مکرر ؛ بار بار کہا ہوا ۔

Iteratively : (adv.) تکرار کرتے ہوئے ؛ اعادہ کرتے ہوئے ۔

Iterativeness : (n) تکرار کرنا ؛ اعادہ کرنا ۔

Ithyphallic : (a) (۱) (اساطیر) (یونان کے دیوتا بیخوس کے جشن کے) لنگ کے متعلق ؛ بہ شکل ذَکر ؛ لِنگی ۔ (۲) اس بحر سے متعلق جو بیخوسی گیتوں میں استعمال ہوتا ہے؛ فحش ۔

Ithyphallic : (n) فحش شعر ؛ بیخوسی گیتوں کے بحر کی نظم ۔

Itineracy : (n) (۱) خانہ بدوشی ؛ سفری ہونا ؛ گشتی ؛ سیّاری ۔ (۲) خانہ بدوشوں کی جماعت ۔ (۳) گشتی وعظ؛ دورہ کر کے وعظ کرنے والوں کی جماعت ۔ (٤) گشتی کام یا فرائض منصبی ۔

Intineracy : (n) دیکھو Itineracy

Itinerant : (a) (۱) سفری ؛ خانہ بدوش ۔ (۲) دورہ کرنے والی ؛ دورے کی ۔ (۳) (ویسلین گرجے کے پادری) دورہ کر کے وعظ کرنے / کہنے والے ۔

Itinerant : (n) دورہ کرنے والا ؛ گشتی واعظ ۔

Itinerantly : (adv.) دورہ کرتے ہوئے ؛ گشتی طور پر ۔

Itinerarium : (n) (۱) سفر نامہ ؛ حالات سفر ۔ (۲) رہنما کتاب ؛

کائڈ بک ۔ (۳) رومن کیتھولک کی دعاؤں کی کتاب کی وہ دعا جو سفر کرنے والوں کے لئے کی جاتی ہے ۔

Itinerary : (n) (۱) راستہ ؛ سفر کی راہ ۔ (۲) سفر نامہ ؛ حالات سفر ۔ (۳) رہنما ؛ رہنما کتاب ؛ گائڈ بک ؛ سفری نظام عمل ۔ (٤) مجوزہ راستے کا خاکہ ۔

Itinerary : (a) (۱) سفر کا ؛ سفر کے متعلق ؛ سفری ۔ (۲) راستے کا ۔ (۳) سفری ؛ دورہ کرنے والی ؛ دورے کی ۔

Itinerate : (v) (۱) سفر کرنا ؛ پھرنا ؛ گشت لگانا ۔
(۲) (ویلس گرجا) دورے میں وعظ کہنا ۔
(۳) ایک سرے سے دوسرے سرے تک سفر کرنا ؛ گزرنا ۔

Itineration : (n) (۱) دورہ ؛ سفر ۔ (۲) سفری وعظ ۔

- ition : (suffix) لاحقہ جس سے وہ اسماء بنتے ہیں جو عمل یا حالت ظاہر کرتے ہیں مثلاً audition,perdition, petition وغیرہ ۔

- itious : (suffix) لاحقہ صفات کے آخر میں مثلاً propitious, ambitious وغیرہ ۔

- itis : (suffix) لاحقہ ان بیماریوں کے آخر میں آتا ہے جن کے ساتھ ورم ہوتا ہے جیسے appendicitis,bronchitis, tonsilitis وغیرہ ۔

- itous : (suffix) لاحقہ صفات کے آخر میں مثلاً iniquitous, felicitous وغیرہ ۔

Its : (pron. & a. ) اس کا ۔

Its/It's : 'it is' کا مخفف ۔

Itself : (pron.) خود ؛ اپنے آپ ؛ آپ ہی آپ ؛ اپنے آپ کو ؛ خود کو ۔

Ittria/Ittrium : (n) (کیمیا) سفید مٹی کے رنگ کی ایک کمیاب دھات ۔

Itty-bitty / Itsy-bitsy : (a) بہت چھوٹا ؛ ننھا سا ۔

- ity : (suffix) لاحقہ عموماً اسمائے مجردات (Abstract nouns) کے آخر میں آتا ہے ۔

Itzebu /-boo : (n) ایک چوتھائی (نقری سکے کا) ۔

Iu - : IV اور JU کا قدیم تلفظ ۔

Iulidan : (n) ایک قسم کا کثیر پا ۔

Iulus : (n) کثیر پا کی جنس کا ایک جانور ۔

- ium : (suffix) (لاحقہ) دھاتوں کے نام کے آخر میں جیسے iridium, aluminium وغیرہ ۔

- ive : (suffix) (لاحقہ) صفات کے آخر میں مثلاً active, captive adjective وغیرہ ۔

- ively : (suffix) (لاحقہ) متعلق فعل (ظرف) کے آخر میں آتا ہے جیسے objectively, figuratively وغیرہ ۔

- iveness / - ivity : (suffix) (لاحقے) جو صفات سے اسماء بنانے کے لئے استعمال ہوتے ہیں مثلاً objectivity, objectiveness وغیرہ ۔

Ivied / ivyed : (a) جس پر عشق پیچاں کی بیل چڑھی ہو ؛ عشق پیچاں سے بھرا ہوا ۔

Ivorine : (n) مصنوعی ہاتھی کے دانت کا تجارتی نام ۔

Ivory : (n) (۱) ہاتھی دانت ؛ عاج ۔ (۲) ہاتھی دانت سے مشابہ چیز ؛ مصنوعی عاج ۔ (۳) (عام) افریقی حبشی غلام ۔ (٤) ہاتھی دانت کا رنگ ۔ (٥) ہاتھی دانت کے مصنوعات ؛ اشیائے عاج ۔ (٦) (عام) پانسہ ؛ بلیرڈ کی گیند ؛ پیانو کے پردے ؛ مہرے ۔ (۷) (عام) دانت ۔

Ivory : (a) (۱) ہاتھی دانت کا بنا ہوا ۔ (۲) ہاتھی دانت سا سفید یا چکنا ۔ (۳) (مجازاً) اکیلا ؛ تنہا ؛ تنہا پسند؛ غیر عملی ؛ غیر واقعی ۔

Black ivory : افریقی حبشی غلام ۔

Vegetable ivory : سخت بیضین دار مادہ ۔

جو جوز سفید سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Ivory bill : (n) ہد ہد کی ایک قسم ۔

Ivory black : (n) سیاہ رنگ جو ہاتھی کے دانت کو جلا کر بناتے ہیں ؛ عاجی سیاہی ۔

Ivory gate : (n) (یونانی روایت) وہ دروازہ جس سے برے خواب آتے ہیں ۔

Ivory gull : (n) ایک قسم کا باغو ۔

Ivory-nut : (n) (۱) فندق ؛ جوزہ سفید ۔ (۲) جنوبی امریکا کی کھجور کی گٹھلی ۔

Ivory-palm /-plant : (n) جنوبی امریکا کی کھجور کی ایک قسم ۔

Ivory-paper : (n) ایک قسم کا موٹا چکنا کاغذ جومصوری میں کام آتا ہے ۔

Ivory-shell : (n) واحد صمامی صدف کی ایک قسم ۔

Ivory tower : (n) (۱) غیر عملی یا غیر واقعی رویہ ؛ مینار عاج ۔ (۲) زندگی کی تلخیوں سے بچنے کا محفوظ مقام؛ مامنِ عاج ۔ (۳) حقیقت سے فرار ۔

Ivory tower : (a) (۱) غیر حقیقی ؛ غیر عملی ؛ بندۂ تخیل ۔ (۲) نظریاتی ؛ تصوراتی ۔

Ivory-towered : (a) (۱) غیر عملی ؛ غیر حقیقی ۔ (۲) تنہا ؛ گوشہ نشیں ؛ الگ تھلگ ۔

Ivory-type : (n) (فوٹو گرافی) ایک طرح کی تصویر کشی ۔

Ivy : (n) عشق پیْچاں ؛ لبلاب ۔

American ivy / Five leaved ivey : ورجینی بیل ۔

Ivy-bush : (n) (۱) عشق پیچاں کی گھنی شاخ ۔ (۲) (مجازاً) چھپنے یا آرام کرنے کی جگہ ۔

Ivy-garland : (n) عشق پیچاں کا ہار جو پہلے شراب کی دوکانوں کی علامت تھا ۔

Ivy-geranium : (n) لبلابی سمعدانی ؛ پیچکی گل عطر ۔

Ivy-leaf : (n) عشق پیچاں کی پتی ۔

Ivy-tod : (n) دیکھو Ivy-bush

Iwis / ywis : (a) یقینی ؛ متیقن ۔

Iwis / ywis : (adv.) یقیناً ؛ بے شک ؛ قطعاً ۔

Ixia : (n) جنوبی افریقہ کے شوخ رنگ پھولدار پودوں کی ایک جنس اکسیا ۔

Ixtle / Ixtli : دیکھو Istle

Izar : (n) عورتوں (خصوصاً مسلمان) کا ایک قسم کا جامہ ؛ لبادہ یا لباس ۔

Izard / Isard /Izzard : (n) ایک قسم کا بارہ سنگھا جو پے ری نیز میں پایا جاتا ہے ؛ ازرڈ ؛ وعِل کو ہی ۔

- ization : (suffix) لاحقہ جو ان افعال سے اسماء بنانے میں استعمال ہوتا ہے جو ize پر ختم ہوتے ہیں ۔

-ize : (suffix) دیکھو -ise

Izzard / Izzet / Izzart / Uzzard : (n) قدیم حرف Z ۔

Izzard : (n) Izard کا متبادل ۔

# J

J : (n) (۱) انگریزی حروف تہجی کا دسواں حرف ۔ (۲) J. pen کا مخفف ۔

Jaal-goat : (n) کوہ سنا ؛ شمالی مصر ؛ ابی سینیا وغیرہ کی وحشی اسفند ، جنگلی بکری ۔

Jab : (v) (۱) (روز مرہ اورعامیانہ) چاقو زنی کرنا ؛ بھونکنا ۔ (۲) زخم لگانا ؛ گھاؤ لگانا ۔

Jab : (n) (۱) (روز مرہ یا عامیانہ) کسی نوکدار شے یا مکے سے زخم لگانا ؛ نوکدار شے کی ہول ؛ گھونسا ؛ مکّا ۔ (۲) (فوج) گہری ہول (سنگین کو دشمن کے جسم سے پوری طرح نکالے بغیر دوبارہ ہول مارنا) ۔ (۳) ہائپوڈرمک انجکشن ؛ زیر جلدی انجکشن ۔

Jabarite : (n) جباری ؛ فرقہ جبریہ کارکن جو انسان کے اختیار کا منکر ہوتا تھا ۔

Jabber : (n) بکواس ؛ بك بك ؛ مہمل گفتگو ؛ بے معنی آوازیں ۔

Jabber : (v) بڑ ہانکنا ؛ بڑبڑانا ؛ بکواس کرنا ؛ مہمل گفتگو کرنا؛ اس طرح بات کرنا کہ مفہوم سمجھ میں نہ آئے ؛ اکثر تحقیراً ۔

Jabber wocky/Jabberwocks : (n) (Fr. Jabberwocky, a nonsense poem in through the looking glass by lewis carroll .) مہمل گفتگو ؛ بے معنی تقریر ؛ بڑ ۔

Jabberer : (n) بڑ ہانکنے والا ؛ مہمل گو ؛ بکواس کرنے والا ۔

Jabberingly : (adv.) بڑ ہانکتے ہوئے ؛ بکواس کے طور پر ۔

Jabberment : (n) بڑ ؛ مہمل گفتگو ؛ ایسے لفظوں کا استعمال جو سمجھ میں نہ آئیں ۔

Jabbernowl : Jobbernowl کی متبادل شکل ۔

Jabbing : (n) تند و تیز ؛ برّاں ؛ بڑبڑانے والا ۔

Jabble : (v) (۱) (برطانیہ) چھینٹے اڑانا ؛ چھینٹے ڈالنا ؛ تموج پیدا کرنا ؛ حرکت دینا ۔ (۲) لہریں اٹھنا ۔

Jabble : (n) (۱) (برطانیہ) سطح آب پرتموج ؛ ہلکورے پیدا کرنا یا اٹھنا ۔ (۲) ذہنی یا جذباتی خلفشار ۔

Jabiru : (n) امریکا کے گرم علاقوں کا ایک پرندہ جو لق لق کی طرح ہوتا ہے ؛ جبیرو ؛ برازیلی لق لق ۔

Jaborandi : (n) ملك برازیل کی ایک بوٹی کے خشك پتے جن کی تاثیر پسینہ لانے والی اور پیشاب لانے والی ہے ۔

Jaborine : (n) ایك قسم کا القلی نما جو Jaborandi کی پتیوں میں ہوتا ہے ۔

Jabot : (n) زنانہ صدری کی جھالر ؛ کوئی زنانہ جھالر ۔

Jacamar : (n) جنوبی امریکا کا ایک پرندہ جو عادات میں رام چڑیا کی طرح ہوتا ہے ۔

Jacana : (n) آبی پرندوں کے خاندان کا کوئی پرندہ جو دنیا کے گرم حصوں میں رہتاہے اور جس کے چنگل بڑے اور سیدھے ہوتے ہیں جن کی مدد سے وہ آبی پودوں کے بہتے ہوئے پتّوں پر چل سکتا ہے ۔

Jacana : (n) ویسٹ انڈیز میں پایا جانے والا عمارتی لکڑیوں کا درخت ۔

Jacanidae : (n) پرندوں کا ایک چھوٹا خاندان ۔

Jacaranda : (n) امریکا کے گرم علاقوں کے بعض درختوں کے نام جن کی لکڑیاں خوشبودار ہوتی ہیں اور آرائشی

کام میں استعمال ہوتی ہیں۔

**Jacare : (n)** جنوبی امریکا کا گھڑیال۔

**Jacinth : (n)** ایک قیمتی پتھر ؛ قدیم زمانے میں نیلے رنگ کا گوہر مگر اب سرخی مائل نارنجی رنگ کا گوہر سمجھا جاتا ہے۔

**Jacinth : (a)** گوہروش ؛ گہر مانند ؛ گہر فام۔

**Jacinthe : (n)** ہلکا نارنجی رنگ۔

**Jack : (n)** (١) John کا عرف۔ (٢) معمولی آدمی ؛ ایراغیرا ، نتھو خیرا۔ (٣) معمولی ملاح۔ (٤) مزدور ؛ بھاڑے کا ٹٹو ؛ خادم۔ (٥) تاش کا غلام۔ (٦) کباب کی سیخوں کو پھیرنے کی کل۔ (٧) بھاری بوجھ اٹھانے کی کل ؛ پھانا۔ (٨) گاڑی کے پہیے صاف کرنے کے لئے انہیں زمین سے اونچا اٹھائے رکھنے کا آلہ ؛ لکڑی چیرنے کی کھوڑی۔ (٩) برچھی۔ (١٠) مختلف مشینوں کے پُرزے۔ (١١) کٹھل۔ (١٢) ثاور گھڑی کا مجسمہ جو وقت بتانے والے گھنٹے پر ضرب لگاتا ہے۔ (١٣) وہ شے جو معمولی سائز سے چھوٹی ہو۔ مرکب میں مستعمل جیسے jackshaft۔ (١٤) جہاز کی قومیت ظاہر کرنے والا پرچم ؛ (١٥) جیک۔ (١٦) رام پھل۔ (١٧) خانہ۔ (١٨) اڈا ؛ ٹیکن۔ (١٩) جھنڈ ا۔

Before you could say J. Robinson : دم بھر میں ؛ چشم زدن میں ؛ پل بھر میں۔

Boot-Jack : بوٹ اتار نے کا آلہ۔

Cheap jack : بساطی ؛ پھیری والا۔

Every man jack : ہر شخص ؛ ہر کس و نا کس۔

Union jack : یونین جیک ؛ برطانوی پرچم۔

**Jack : (v)** (١) رات میں جیک لائٹ سے شکار کرنا یا مچھلی مارنا خصوصاً ہرن کا شکار کرنا ؛ جیک لائٹ سے مارنا۔ (٢) (عامیانہ خصوصاً برطانیہ میں) اچانک چھوڑ دینا ؛ دست بردار ہونا (up کے ساتھ مستعمل ہے)۔ (٣) جیک سے گاڑی کے پہیے کو اٹھانا۔ (٤) اٹھانا۔ (٥) اضافہ کرنا (up کے ساتھ مستعمل ہے)۔ (٧) جواب طلب کرنا ؛ ملاقات کرنا (up کے ساتھ)۔

**Jack : (n)** (١) جہاز کا جھنڈا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ کس ملک کا جہاز ہے۔ (٢) چھوٹا جھنڈا جو اگلے مستول پر لہراتا ہے۔ (٣) جھنڈے کی چوب۔

**Jack : (n)** (١) (قدیم) پیادہ سپاہی کا بے آستین کا فرغل۔ (٢) شراب کی چھاگل۔

**Jack-a-dandy : (n)** چھیلا ؛ بانکا۔

**Jack-a-legs : (n)** (اسکاٹ لینڈ) ایک بڑا چاقو۔

**Jack-a-lent / -o-lent : (n)** (١) (قدیم) آدمی کا مجسمہ جو لنٹ میں سنگسار ہونے کے لئے نصب کیا گیا تھا۔ مجازاً ہر شخص کے لئے ہدف نشانہ۔ (٢) کٹھ پتلی ؛ غیر اہم شخص۔

**Jack and Jill : (n)** لڑکا ؛ لڑکی۔

**Jack-arch : (n)** ایسا قوس جس کی موٹائی ایک اینٹ ہو۔

**Jack-assery : (n)** حماقت ؛ سادہ لوحی کا نمونہ۔

**Jack at a pinch :** وہ جو ایمر جنسی کے لئے مستعد ہو۔

**Jack at pick : (n)** مفلس ؛ قلا ش ؛ کوڑی کا محتاج۔

**Jack-hack : (n)** (١) (شراب کی کشید میں) ایک قسم کی چھلنی۔ (٢) ایک قسم کا حوض۔

**Jack boot : (n)** (١) (فوجیوں کی لئے) گھٹنوں تک کا سیاہ چمکدار جوتا ؛ جس کا استعمال ١٧ویں اور ١٨ ویں صدی عیسوی میں ہوتا تھا۔ (٢) اس قسم کا بوٹ جو ماہی گیر پہنتے ہیں۔

**Jack-boy : (n)** (قدیم) وہ نوکر جو چھوٹے موٹے کام کرتا ہے۔

**Jack-by-the-hedge : (n)** جھاڑیوں کی باڑ میں پیدا ہونے والا لہسن۔

**Jack-chain : (n)** ایک زنجیر جس کا ہر حلقہ 8 کی شکل کا ہوتا ہے یا ہر حلقہ دوہرا ہوتا ہے۔

Jack-cheese : (n) نرم پنیر جس میں رطوبت کی مقدار زیادہ ہوتی ہے -

Jack-crow : (n) مغربی افریقہ کی ایک نادر چڑیا جو کوے سے ملتی جلتی ہے اور جس کا سر گہرا زرد اور سیاہ ہوتا ہے -

Jack curlew : (n) پن ککڑی (ایک قسم کی لمبی چونچ والی مرغابی) کی دو چھوٹی قسموں کا نام -

Jack engine : (n) (کوئلہ معد نیات) جہاز کے عرشے کا انجن جو مال اٹھانے کے لئے استعمال ہوتا ہے -

Jack-field ware : (n) جیک فیلڈ (برطانوی) کے بنے ہوئے ظروف ، جو ۱۸ ویں صدی عیسوی میں اپنی نفاست اور چمک کے لئے شہرت رکھتے تھے -

Jack-fish : (n) (۱) آسٹریلیا کی ایک مچھلی - (۲) مچھلی کا بچہ -

Jack-fishing : (n) جیک لائٹ سے مچھلی کا شکار -

Jack-Frost :(n) برفیلا موسم : خنک موسم -

Jack-fruit : (n) (۱) کٹھل - (۲) کٹھل کا درخت -

Jack-hunting : (n) (ریاست ہائے متحدہ امریکا) جیک لائٹ سے رات میں شکار کرنا -

Jack-in-office / Jacks-in-office : (n) بیکار اعتراض کرنے والا اہل کار -

Jack in the box/Jack-in-a-box : (n) (۱) بچوں کاایک کھلونا : ڈبے کا بھتنا : غول صندوق - (۲) ایک قسم کی آتش بازی -

Jack-in-the-bush : (n) لہنس کا مقامی نام -

Jack in the green : (n) مردیا لڑکا جو یکم مئی کے کھیلوں میں لکڑی کے ڈھانچے میں بند ہوتا ہے اور پتوں سے ڈھک دیا جاتا ہے -

Jack in the pulpit : (n) (امریکا) شمالی امریکا کا ایک پودا -

Jack Johnson : (n) (بول چال) جرمن توپوں کے بڑے گولے -

Jack ketch : (n) جلاد : پھانسی دینے والا -

Jack-knife : (v) (۱) جیب میں رکھنے والے چاقو سے کاٹنا - (۲) چاقو کی طرح دو چند ہوجانا - (۳) گھومنا یا اٹھنا اور ۹۰ ڈگری یا اس سے کم کا زاویہ بنانا - گاڑیوں کے لئے خاص طور پر مستعمل ہے -

Jack-knife : (n) (۱) جیب چاقو : بڑا چاقو - (۲) سر کے بل غوطہ لگانا - (۳) ان حرکات و افعال کے لئے مستعمل جو چیر پھاڑ یا عمل جراحی سے مشابہ ہوں - (٤) (تیراکی) غوطہ خوری کی ایک قسم - (٥) جوڑ بند سواری کی حادثاتی تہ بندی -

Jack-ladder : (n) (۱) (جہاز رانی) چوبی سیڑھی - (۲) ڈھلوان سطح (ایک میکانکی طاقت) جس کے اوپر لکڑی کے کندے لے جائے جاتے ہیں -

Jack lamp : (n) ڈیوی لیمپ -

Jack-leg : (a) (۱) بے مہارت یا بے ترتیب : اتائی : پیشہ وارانہ صلاحیت سے عاری - (۲) عارضی (تدبیر) -

Jack-leg : (n) اتائی -

Jack-light : (n) ٹارچ لال ٹین یا دوسری مصنوعی روشنی : رات میں خصوصاً شکار کے لئے مستعمل -

Jack-lighter : (n) جیک لائٹ سے شکار کرنے والا - خصوصاً ٹارچ وغیرہ سے غیر قانونی طور پر رات میں ہرن کا شکار کرنے والا -

Jack-line : (n) (۱) چھوٹی رسّی یا خط - (۲) چھڑیا فولاد کا تار جو پمپنگ انجن کو جوڑتا ہے -

Jack man : (n) (۱) وہ ٹیکسٹائل ورکر جو کپڑوں پر چھاپ دیتا ہے - (۲) موچی جوجوتوں کی مرمت کرتاہے -

Jack-o-lantern / Jack-a-lantern : (n) (۱) غول بیابانی : چھلاوا :

اگیا بیتال ؛ شہانہ (لغوی و تجاوزی معنوں میں) ۔
(۲) کدو یا دوسری سبزی سے اسطرح بنا ہوا
لال ٹین کہ آدمی کا چہرہ معلوم ہو۔ (۳) ایک بڑا
چمکدار سماروغ۔

Jack-oak : (n) شمالی امریکا کا شاہ بلوط کا درخت ۔

Jack of-all-trades : (n) ہرفن مولا ؛ وہ شخص جو ہر فن میں کچھ
سوجھ بوجھ رکھتا ہو۔

Jack of both sides : (n) وہ شخص جو پہلے ایک فریق کا ساتھ دے
اور پھر دوسرے فریق کا ۔

Jack out of doors : (n) بے گھر ؛ خانہ بدوش ؛ نگھرا ۔

Jack out of office : (n) عہدے سے معزول ہونے والا ۔

Jack pin : (n) (جہاز رانی) لپیٹنے کی میخ ۔

Jack-plane : (n) (نجاری) شہ رندہ ؛ ہرکار رندہ جس کی لمبائی
ایک فٹ ہوتی ہے ۔

Jack pudding : (n) مسخرا ؛ ٹیسو۔

Jack-rabbit : (n) مغربی شمالی امریکا کا ایک خرگوش جس کے کان
بہت بڑے اور پچھلی ٹانگیں لمبی ہوتی ہیں۔

Jack rabbit : (v) اچانک لڑکھڑانا یا چھلانگ لگانا یا تیزی
سے چل پڑنا ۔

Jack rafter / Jack-rib-timber : (n) شہتیر وغیرہ جو معمولی سائز
سے چھوٹا ہو۔

Jack-roll : (n) آہنجہ ؛ بوجھ اٹھانے کی کل۔

Jack-roller : (n) نشے میں مست یا خواب آلود شخص کا رہزن۔
نشے میں مست یا سوئے ہوئے شخص کو لوٹنے والا ۔

Jack-sauce : (n) شوخ ؛ گستاخ ۔

Jack-screw : (n) عفریتہ ؛ شہ پیچ ۔

Jack sinker : (n) پتلی دھات کی پلیٹوں کا سلسلہ جس سے بنائی
کی مشین میں حلقے بنائے جاتے ہیں۔

Jack-snipe : (n) چھوٹا چہا جو بہت رنگین ہوتا ہے ۔

Jack-spaniard : (n) ویسٹ انڈیز کی بھڑ کی ایک قسم۔

Jack-spart: (n) بونا ؛ ناٹا ۔

Jack-staff: (n) (جہازرانی) ایک چھوٹا عصا جو عموماً جہاز
کی اگوار پر رکھا جاتا ہے اور جس پر قومیت
کا پرچم لہرایا جاتا ہے ۔

Jack stay : (n) (جہاز رانی) بادبان کو خم دینے والی رسی ؛
چھڑ یا پٹی ؛ مستول کی چھڑ یا رسّی۔

Jack-stone/Jack stone : (n) گولی ، کنکری یا پتھر خصوصاً جمع
میں مستعمل۔

Jack-straw /Jackstraw : (n) (۱) معمولی آدمی ؛ غیر اہم آدمی۔
(۲) ایک قسم کا کھیل جس میں ہڈی ، لکڑی ،
پوال یا اسی قسم کی چیزوں کے ڈھیر میں سے
ایک ایک ٹکڑا ڈھیر کو منتشر کئے بغیر اٹھانا
پڑتا ہے ۔

Jack-tar : (n) ملاح ؛ مانجھی۔

Jack-towel : (n) ہاتھ منہ پونچھنے کا بڑا رومال جو اس طرح
لٹکا دیا گیا ہو کہ اس کے سرے نظر نہ آئیں
اور ہر دفعہ گھما کر خشک حصہ سامنے آجائے ۔

Jackal : (n) (۱) اشغال ؛ گیدڑ ؛ سیار ۔ (۲) اس جانور کا
سمور ۔ (۳) غلام ؛ وہ شخص جو محض ذاتی
مفاد کے لئے برے کاموں کو انجام دے : بھاڑے کا ٹٹو۔

Jackal : (v) (کسی کے لئے) گیدڑ کی طرح کام کرنا؛
کسی کا گر گا بننا ۔

Jackanapes : (n) (۱) پالتو بندر یا بوزنہ کا نام ۔ (۲) چھچھورا ؛
شیخی خورہ ؛ گستاخ شخص ؛ شوخ یا شریر بچہ ۔

Jackaroo : (n) ناتجربہ کار نو آباد کار ؛ ناتجربہ کار مستعمر۔

Jackass : (n) (۱) گدھا ۔ (۲) احمق ؛ خود پسند شخص ۔
(۳) (جہاز رانی) نیو فاؤنڈ لینڈ میں استعمال
ہونے والی ایک بھاری کشتی ۔ (٤) دیکھو
Laughing jackass -

Laughing Jackass : آسٹریلیا کی ایک بڑی رام چڑیا ؛
اپنی آواز کی وجہ سے موسوم۔

Jackass copal : (n) زنجبیار کا ایک قسم کا خام گوند جو جِلا یا وارنش کے کام آتا ہے ۔

Jackass deer : (n) (۱) افریقی انٹی لوپ (ہرن کی ایک قسم)۔

Jackass fish : (n) ایک قسم کی آسٹریلیائی مچھلی ۔

Jackass penguin : (n) جنوبی افریقہ اور مغربی جنوبی امریکا کا ایک پنگوئن جس کی آواز گدھے کے رینکنے سے ملتی جلتی ہے ۔

Jackass rabbit : (n) دیکھو Jack rabbit

Jackassness : (n) احمق یا خود پسند ہونے کی حالت یا صفت ۔

Jackdaw : (n) یورپ اور ایشیا کی مشہور چڑیا جو کوّے کی طرح ہوتی ہے اور جماعت پسند ہوتی ہے اور اپنا گھر مکانوں میں یا ان کے پاس بناتی ہے اور جلد ہی پالتو بن جاتی ہے ؛ کاگ ؛ زغن ۔

Jackeen : (n) مہمل گو ؛ گھمنڈی ۔

Jacker : (n) (۱) جیک لائٹ کی مدد سے رات میں مچھلی مارنے والا یا شکار کرنے والا ۔ (۲) چرم کار ؛ چرم کو مسطح اور سخت کرنے والا مزدور ۔

Jacket : (n) (۱) کوٹ ؛ آستین دار صدری ؛ مرزائی ۔ (۲) کسی چیز کو گرد و غبار یا گرمی سردی سے محفوظ رکھنے کا غلاف ۔ (۳) کتابوں اور دستاویز کا ڈھیلا غلاف ۔ (٤) جانوروں کی کھال ؛ پوستین ؛ سمور ۔ (٥) ڈاک خانہ میں استعمال ہونے والا بڑا لفافہ جس میں رجسٹرڈ خطوط یا ڈاک ہوتی ہے ۔ (٦) فونوگراف کے ریکارڈ کا کاغذی غلاف ۔ (۷) آلو کا چھلکا ۔

Dust one's jacket : پیٹنا ؛ مارنا ؛ کندی کرنا ۔

Potatoes boild in their jackets :
چھلکے سمیت اُبلے ہوئے آلو ۔

To dust, swinge, thrash, trim etc. (a person's) jacket : مارنا ؛ پیٹنا ۔

To send in (a jockey's) jacket :
جیکٹ لینا ؛ مرزائی چھین لینا ۔

Jacket : (v) جیکٹ ڈالنا ؛ غلاف میں بند کرنا ؛ غلاف لگا کر رکھنا ۔

Jacket crown : (n) مصنوعی دانت جو قدرتی دانت کے باقی ماندہ حصوں پر لگایا جاتا ہے ۔

Jacketed : (a) (۱) جیکٹ دار یا جیکٹ پوش ۔ (۲) غلاف دار ۔

Jacketing : (n) (۱) صد ری یا مرزائی کا کپڑا ۔ (۲) پائپ یا سلنڈر کا غلاف ۔

Jacking : (a) (۱) کتائی کا طریقہ جس سے مزید اینٹھن پیدا ہوتی ہے ۔ (۲) جیک لائٹ سے مچھلی مارنے یا شکار کرنے کی مشق ۔

Jackpot : (n) (۱) (تاش ، پوکر) شرط جس کی مجموعی رقم بڑھتی رہتی ہے جب تک کہ کسی ایک کھلاڑی کے پاس دو غلام نہ ہوں ۔ (۲) کوئی بڑا انعام جیسے لاٹری وغیرہ میں ملنے والا انعام ۔

To hit the jack-pot : اعلیٰ درجہ کا خوش نصیب ہونا؛ بے انتہا بخت آور ہونا ؛ قسمت کا سکندر ہونا ۔

Jackson : (a) میسیسپی کے دارالسلطنت جیکسن کا ؛ جیکسن میں مروجہ طرز سے متعلق ۔

Jacksonian : (a) (۱) اے ۔ جیکسن کے خیالات ؛ پالیسی یا عہد سے متعلق خصوصاً اس کے سیاسی خیالات سے متعلق جو عوام کو انتظامیہ اور سیاست میں حصہ لینے پر شدت سے زور دیتا تھا اور اشراف شاہی کا مخالف تھا ۔ (۲) جیکسنی صرع کا یا اس سے مشابہ ۔

Jacksonian : (n) انڈریوز جیکسن کا پیرو ؛ اس کے خیالات کا حامی۔

Jacksonian Epilepsy : (n) عارضی صرع (مرگی) جو دماغ کے کسی حصے پر صدمہ پہنچنے سے واقع ہوتی ہے ۔

Jacksonism : (n) جیکسن کے سیاسی اصول اور پالیسی ۔

Jacob : (n) (۱) قدیم عبرانی قوم ؛ اسرائیل ۔ (۲) حضرت یعقوب پیغمبر کا نام ۔

Jacobean : (a) (۱) انگلستان کے شاہ جیمز اول کے زمانے کا ؛ ۱۷ ویں صدی عیسوی کے اوائل کے ادب یا ادیبوں کے مخصوص طرز سے متعلق ؛ ۱۷ ویں صدی

عیسوی کے فن معماری کے مخصوص طرز کا
یا اس سے متعلق جس میں کلاسیکی انداز
نمایاں تھا ۔ (۲) سینٹ جیمز/اصغر کا ۔

**Jacobean lily : (n)** میکسیکو کی ایک جڑی بوٹی جس میں ایک ہی
خوب صورت سرخ پھول اگتا ہے یا کھلتا ہے ۔

**Jacobin : (n)** (۱) راہب یا درویش ۔ (۲) ایک متشدد سیاسی
جماعت جو مساوی جمہوریت کی حمایت کرتی
تھی اور فرانسیسی انقلاب ۱۷۸۹ء کے دوران
اپنی تشدد پسند پالیسی کے لئے مشہور تھی ؛
ایک سیاسی متشدد یا انقلابی خصوصاً وہ جو
تشدد یا ہنگامہ کے ذریعہ جمہوریت اور مساوات
کے حصول کی حمایت کرتا ہے ؛ حریت پسند
اور جمہوری عقائد کا آدمی ۔ (۳) کبوتر کی ایک
اچھی نسل جس کے پر اس طرح لوٹے ہوئے ہوتے
ہیں کہ راہبوں کی کُلاہ سی معلوم ہوتے ہیں ۔

**Jacobinic / Jacobinical : (a)** انتہائی حریت پسندانہ یا جمہوری ۔

**Jacobinism : (n)** جیکوبنس کے اصول اور طریقہ کار ؛ جیکوبنس
کا متشدد طرز عمل ؛ کوئی متشدد یا انقلابی
سیاسی انتہا پسندی ۔

**Jacobinize : (v)** انتہائی حریت پسند ہوجانا یا کر لینا ۔

**Jacobite : (n)** (۱) انگلستان کے شاہ جیمس ثانی کا یا اس کے
بیٹے مدعی تخت سلطنت کا طرفدار ۔ (۲) راہب
یا درویش ۔ (۳) جیمس دوم کا طرفدار ۔

**Jacobite : (a)** انگلستان کے جیمس دوم کا یا اس سے متعلق ۔

**Jacobitical /Jacobitish : (a)** تاج و تخت انگلستان کے مدعی
اسٹوارٹ کا یا اس سے متعلق ۔

**Jacobitism : (n)** انگلستان کے شاہ جیمس ثانی کا طرفدار یا اُس
کے اصول کا حامی ۔

**Jacob's ladder : (n)** (۱) اودے یا سفید پھول کا پودا جس کی پتّیاں
برابر سیڑھی کی طرح چڑھتی چلی جاتی ہیں ۔
(نباتیات) سنبل آسمانی ۔ (۲) رسّیوں کی سیڑھی
جس میں لکڑی کے ڈنڈے لگے ہوتے ہیں اور جس
کے ذریعہ سے جہاز کی رسّیوں تک ملاح چڑھ
جاتے ہیں ؛ زینہ ملاحان ۔ (۳) (علم النجوم) مَجّرہ ۔

**Jacob's membrane/-coat : (n)** (تشریح) پردہ چشم کے مخروطہ
اور عصایہ کی تہ ۔ (امراض چشمہ کے
آئرستانی سرجن آرتھوجیکوب متوفی ۱۸۷٤ء
کے نام پر) ۔

**Jacob's shell : (n)** ایک قسم کا صدف ۔

**Jacob's staff : (n)** (۱) پیمائش کرنے والے کا نعل دار ڈنڈا جو تپائی
کا کام دیتا ہے ۔ (۲) فاصلہ اور بلندی ناپنے
کا آلہ ؛ مقیاس الارتفاع ۔

**Jacob's stone : (n)** اسکاٹ لینڈ کے بادشاہوں کا سنگ تاجپوشی ۔

**Jacob's ulcer : (n)** آنکھ کی ایک بیماری ۔

**Jacobsite : (n)** ایک سیاہ مقناطیسی مادہ ۔

**Jaconet : (n)** گاڑھا کپڑا جو پولش وغیرہ باندھنے کے کام
آتا ہے ۔

**Jacquard : (n)** (۱) کرگھے کا ایک اوزار جس کی مدد سے
چارخانے بُنے جاتے تھے ؛ جیکارڈ کرگھا
(جیکارڈ متوفی ۱۸۳٤ء نے یہ اوزار ایجاد کیا
تھا جس سے کرگھے پر چھینٹ تیار ہوتا تھا) ۔
(۲) جیکارڈ کرگھے کا بنا ہوا کپڑا ۔

**Jacquard loom : (n)** جیکارڈ کرگھا ۔

**Jacquerie : (n)** کسانوں کی بغاوت ؛ خصوصاً وہ بغاوت جو
فرانس کے کسانوں نے ۱۳۵۸ء میں کی تھی ۔

**Jactanc/ Jactancy : (n)** تکبر ؛ غرور ۔

**Jactation : (n)** (۱) خود فروشی ؛ گزاف ؛ خودستائی ؛ لاف ۔
(۲) دیکھو Jactitation ۔

**Jactitate : (v)** جسم کو ہلانا یا حرکت دینا ؛ کروٹیں بدلنا ۔

**Jactitation : (n)** (۱) (قدیم) لاف زنی ؛ جھوٹا ادعا ۔
(۲) بیماری کی بے چینی سے کروٹیں بدلنا ؛
تشنج ؛ اضطراب شدید ۔

Jactitation of marriage : (n) (قانون) عورت یا مرد کی طرف سے نکاح کا جھوٹا دعویٰ ؛ زوجیت کا جھوٹا دعوی

Jaculate : (v) پھینکنا ؛ آگے کی طرف لڑھکانا ۔

Jaculation : (n) پھینکنے کا عمل ؛ لڑھکانا ۔

Jaculator : (n) (۱) پھینکنے والا یا لڑھکانے والا (شاذ) (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔

Jad : (n) قدرتی تہوں سے پتھر کے بڑے ٹکڑوں کو الگ کرنے کے لئے ایک بڑا اور گہرا سوراخ ۔

Jade : (n) (۱) ادنیٰ قسم کا گھوڑا ؛ تھکا گھوڑا ؛ مریل گھوڑا ۔ (۲) نیک بخت (عورت کو مزاحاً یا نفرت سے) فاحشہ ؛ چھنال ؛ ایک آوارہ لڑکی ۔

Jade : (v) گھوڑے کو تھکا دینا ؛ محنت سے چور ہونا ؛ تھکا دینا ۔

Jade : (n) (۱) ایک قسم کا سبز نیلا یا سفید پتھر (جو چونے اور میگنیشیا کا مرکب ہوتا ہے) ۔ (۲) سبز جیڈ ۔

Jaded : (a) (۱) تھکا ماندہ ۔(۲) سیر ؛ مطمئن ۔

Jadedly : (adv.) تھکا ماندہ بناکر ۔

Jadedness : (n) تھکاوٹ ؛ خستگی ۔

Jadeite : (n) (کان کنی) سب سے عمدہ اور قیمتی جیڈ پتھر کی ایک قسم ۔

Jadestone : (n) ایک قسم کا ہلکا سبز پتھر ۔

Jadish : (a) (۱) ادنیٰ قسم کے گھوڑے سے متعلق ۔ (۲) خستہ ؛ فرسودہ ؛ پیر و مُردنی (گھوڑا) ۔ (۳) فاحشہ عورت سے متعلق (٤) ہرزہ ؛ بے معنی ۔

Jadishly : (adv.) بے معنی طور پر ؛ خستگی کے ساتھ فرسودگی کے طورپر (گھوڑا) ۔

Jadishness : (n) خستگی ؛ فرسودگی ۔

Jaeger : (n) خالص اونی بال ؛ وہ اونی کپڑا جس میں سے روئی کا ریشہ ریشہ نکال دیا جاتا ہے ۔

Jaffa : (n) جافہ کی نارنگی ۔

Jag : (n) (۱) دور وسطی میں لباس کے کنارے لٹکتے ہوئے ٹکڑے جو آرائش و زینت کے لئے لگائے جاتے تھے ۔ (۲) (روز مرہ ، انگلستان میں) ٹکڑا ؛ چتھڑا ۔ (۳) چٹان وغیرہ کی نوک ۔ (٤) نوکیلی چٹخنی ؛ دندانہ ؛ نوک ۔

Jag : (v) (۱) (کسی چیز کو) پھوہڑ پن سے کاٹنا یاپھاڑنا (جس سے وہ کھرد ری یا دند انے دار بن جائے) ۔ (۲) دندانے یا دانتے ڈالنا ؛ نوکیلا بنانا ۔ (۳) چبھنا ؛ گھونپنا ؛ بھونکنا ۔ (٤) جھٹکے سے گھومنا ۔ (عامیانہ) لے جانا ؛ منتقل کرنا ۔

Jag : (n) (۱) (روز مرّہ) ٹکڑا ؛ تھوڑا ؛ چھوٹا وزن ۔ (۲) نشہ کی کیفیت ؛ سر خوشی ۔ (۳) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) بیگ ۔

Jag-bolt : (n) ایک قسم کی چٹخنی ؛ نوکیلی چٹخنی۔

Jag-bolt : (v) جیگ بولٹ سے کسنا ۔

Jagannath : (n) (ہندو دیو مالا) جگن ناتھ ؛ کرشن ۔

Jagatai : (n) چغتائی ؛ مشرقی ترکی زبانوں میں سے کوئی ایک جیسے ویغور ؛ ازبک ؛ مشرقی ترکستان کی مجموعی زبانیں ۔

Jager/Jaeger : (n) عمدہ قسم کا ہیرا ۔

Jagg : (n) دیکھو Jag

Jagged : (a) (۱) نوکیلے کونوں والا ؛ دندانہ دار ۔ (۲) کھردرا؛ بھرائی ہوئی (آواز) ۔ (۳) نامرتب ؛ بے قاعدہ ۔

Jagged : (a) (عامیانہ)مست ؛ نشہ میں ۔

Jaggedly : (adv.) ناہموار طور پر ؛ بے قاعدگی سے ۔

Jaggedness : (n) ناہمواری ؛ بے قاعدگی ؛ کھرد را پن ۔

Jagger : (n) (۱) نوکیلے کونے بنانے والی ؛ خصوصاً ایسی مشین ۔ (۲) (خصوصاً روز مرّہ) تیز ؛ نکیلی چیز جیسے کانٹا ، جھاڑ ، خار دار جھاڑی ۔

Jagger : (n) (بول چال) (۱) بار بردار ؛ لے جانے والا ؛ پھیری والا ؛ خوانچہ والا ۔ (۲) (کان کنی) وہ شخص جو گھوڑے کی پشت پر کچی دھات کو کان سے پگھلانے کے مقام تک لے جاتا ہے ۔

Jaggery/Jagghery/Jaggary : (n) دیسی شکر ؛ قند سرخ ؛ شکرِ نخل ۔

Jagging wheel : (n) ایک آلہ جس سے کیک یا پیسٹری کو خوب صورت انداز سے کاٹا جاتا ہے ۔

Jaggy : (a) (۱) ناہموار ؛ کھردرا ؛ نوکیلے کونوں والا ؛ دندانہ دار ۔ (۲) (خصوصاً) (اسکاٹ لینڈ میں) نکیلا ۔

Jagir / Jageer : (n) جاگیر ؛ شمالی ہندوستان یا پاکستان میں کسی جگہ یا علاقے کے محصول کا کسی شخص کو عطیہ جسے اس جگہ یا علاقے کا لگان وصول کرنے اور اس سے استفادہ کرنے کا حق ہوتا تھا ۔

Jaguar : (n) جگوار ؛ جنوبی امریکا کا ایک جانور ؛ چیتے کی طرح ؛ امریکی تیندوا ۔

Jaguarete : (n) دیکھو Jaguar

Jaguarondi : (n) سیاہ بھورے رنگ کی ایک بڑی جنگلی بلّی ۔

Jah : (n) Yah کی دوسری شکل ؛ یہوہ ۔

Jahiliya : (n) دورِ جاہلیت ؛ اسلام سے قبل کا دورِ عرب ۔

Jahvism/Jahveism/Yahwism : (n) تورات میں خدا کے نام کی پرستش اور اس کے اصول ؛ خدا کے لئے اس لفظ کا استعمال ۔

Jahvist : (a) یہوہ کا پجاری ۔

Jahvistic : (a) یہوہ کی پرستش کا یا اس سے متعلق ۔

Jail/Gaol : (n) (۱) قید ؛ زندان ؛ جیل خانہ ؛ قید خانہ ۔ (۲) حبس ؛ بندی خانہ ۔

Jail : (v) قید خانے میں ڈالنا ؛ بندی خانے میں ڈال دینا ؛ جیل خانے میں ڈال دینا ۔

Jail-bird/Gaol- : (n) عادی مجرم ؛ وہ شخص جو جیل خانے میں رہا ہو یا ہو خصوصاً وہ جو اکثر یا طویل عرصے کے لئے جاتا ہو ۔

Jail break : (n) جیل سے پوشیدہ طور پر فرار ہو جانا ۔

Jail delivery : (n) (۱) قیدیوں کی سماعت کے ذریعہ جیل خانے کو خالی کرنا ۔ (۲) جبر ، زور سے قیدیوں کی جیل خانے سے رہائی ۔

Jail distemper : (n) محرقہ ہذیانی ۔

Jial fever/Gaol - : (n) دیکھو Jail distemper

Jail house : (n) (امریکا) جیل خانہ ۔

Jail liberties/Jail limits : (n) جیل کے گرد وہ میدان یا علاقہ جو جیل خانے کا ایک حصہ سمجھا جاتا ہے اور جہاں قیدیوں کو ضمانت پر جانے کی اجازت دی جاتی ہے ۔

Jail money : (n) جیل کے اخراجات کا روپیہ ۔

Jailer / Jailor : (n) جیلر ؛ داروغہ جیل ؛ داروغہ زندان ۔

Jaileress : (n) خاتون جیلر ؛ جیلر (عورت) ۔

Jailership : (n) جیلر کا عہدہ ۔

Jain/Jaina/Jainist : (n) جین مت کا پیرو ۔

Jain /Jaina / Jainist : (a) جین یا جین مت کا یا اس سے متعلق ۔

Jainism (n) ہندوستان کا ایک مذہب جس کا مبلغ مہاویر (چھٹی صدی قبل مسیح) تھا ۔ اور جس کی الہامی کتابیں تھیں ، مندر تھے اور خانقہی طبقہ تھا ۔

اس مذہب کے مطابق دیوتا اگرچہ وقت اور مادے پر قادر ہیں لیکن خالص انسانی روح سے بزرگ تر وجود ، تخلیق یا کائنات کے انتظام کے لئے لازم نہیں ۔ اپنی روح کو مادے سے پاک کرنے والے جین اپنے نیک کردار ، نیک عقیدہ اور نیک خیال اور اہنسا کے ذریعہ دنیاوی زندگی کو پر امن بنانے کی اہلیت رکھتے ہیں ؛ جین کا مذہبی طریقہ ۔

Jainist : (n) جین دھرم کا پیرو ؛ جین ۔

Jajman : (n) ہندو قوم میں سے وہ جماعت جس کی خدمت پیشہ ور ہندو (جیسے حجام) اپنا امتیازی حق سمجھتے ہیں ؛ججمان ۔

Jake : (n) گنوار؛ دیہاتی ؛ ساتھی (عموماً تحقیر کے ساتھ)۔

Jake : (a) (عامیانہ) خوب ؛ بالکل درست ۔

Jake/Jakes/Jakey/Jakeys : (n) (عامیانہ) جمیکا کے ادرک سے تیار کی ہوئی شراب جس کا استعمال ممنوع علاقے میں ہوتا ہے ۔

Jakun : (n) (۱) ملایا کی آدی باسی قوم ؛ اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۲) جاکن قوم کی زبان ۔

Jalap : (n) (۱) ایک بیل کی جڑ ہے جو مسہل کا کام دیتی ہے ؛ شہد آب یا شہدابہ (جلاب) ۔ (۲) مختلف پودوں میں سے کوئی ایک جس سے جلاب حاصل ہوتا ہے ۔

Jalap : (v) شہدابہ (دوا) دینا ؛ شہدابہ کا جلاب دینا ؛ مسہل دینا ۔

Jalapate : (n) شہدابہ سے تیار کیا ہوا ایسڈ کا نمک ۔

Jalapic : (a) شہدابہ سے تیار کیا ہوا ایسڈ کا ۔

Jalapic acid : (n) شہدابہ سے تیار کیا ہوا ایک ایسڈ ($C_{68}H_{59}O_{35}$) ۔

Jalapin : (n) (کیمیا) شکر (نباتی و حیوانی) کی رال ؛ شہدابہ کی ڈنٹھل سے تیار کیا ہوا ایک مرکب ۔

Jalee work : (n) جالی کا کام خصوصاً سنگ مر مر میں ؛ جعفری ۔

Jalopy : (n) ٹوٹی پھوٹی ہوئی پرانی موٹر گاڑی ۔

Jalouse : (v) (۱) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) شک کرنا ؛ گمان کرنا ؛ وہم کرنا ۔ (۲) حسد کرنا ۔

Jalousie : (n) جھلملی ۔

Jalousied : (a) جھلملی دار ۔

Jam / Jamb : (v) (۱) جکڑنا ؛ جکڑا جانا ؛ جام ہونا یا کرنا ۔ (۲) (جیسے چکی کے پاٹوں میں) کچلنا یا کچلا جانا ۔ (۳) ٹھونسنا ؛ گھسیٹنا ۔ (٤) (پروگرام) جام کرنا ؛ میں مزاحم ہونا ۔ (٥) ہجوم سے روکنا یا بند کرنا ۔ (٦) کسی شے میں میخ یا پچر کی طرح ٹھک جانا ۔ (۷) (لاسلکی) گڑ بڑ کر دینا ؛ ایسی ترکیب کرنا کہ آلہ ٹھیک کام نہ کرے یا پیام اچھی طرح سمجھ میں نہ آئے ۔

Jam : (n) (۱) ہجوم ۔ (۲) ہجوم سے روکنا یا بند ہونا ۔ (۳) جام ہونا ۔ (٤) دشواری ؛ تذبذب ۔ (٥)بے ڈھب اور پریشان کن صورتحال ۔ (٦) جاز موسیقاروں کے ذریعہ اجتماعی طور پر نغموں کی ترتیب ۔

Jam : (adv.) مکمل طور پر ؛ صاف طور پر ۔

Jam : (n) (۱) مربہ ؛ جام ۔ (۲) (خصوصاً انگلستان میں) آسان ، قابل پسند شے ۔ (۳) ببول ؛ کیکر ۔

Jam : (v) (۱) جام پھیلانا ۔ (۲) جام بنانا ۔

Jam : (n) کچھ ، کاٹھیا وار کے علاقے کا حکمران ۔

Jam nut : (n) لوہے کی خاص چرخی(نٹ) پر لگائی ہوئی نیلی چرخی ۔

Jam-pack : (v) ٹھونس کر بھرنا ؛ جکڑنا ۔

Jam-packed : (a) بہت ہی بھرا ہوا ۔

Jam shaft : (n) دروازے یا کھڑکی کا بازو ۔

Jam-up : (a) بہت عمدہ ؛ اول درجے کا ۔

Jam weld : (n) (کھڑائی) ایک جوڑ (لوہے کو گرم کر کے) جس میں اجزا کے گرم کئے ہوئے کنارے ایک دوسرے کے ساتھ ملا کر جوڑ دیئے جاتے ہیں ۔

Jama/Jamah : (n) جامہ ؛ کپڑا ؛ ایک قسم کا لمبا سوتی لباس ( پاجامہ)

Jamadar : (n) Jemadar کا متبادل ۔

Jamaica : (a) جزیرہ جمیکا کا یا اس سے متعلق ؛ جمیکا میں مروجہ طرز کا ۔

Jamaica ginger : (n) (۱) جمیکا کا اعلیٰ قسم کا ادرک ۔ (۲) اس سے بننے والی عمدہ شراب ۔

Jamaica pepper : (n) دیکھو Allspice

Jamaica rum : (n) شراب کی ایک قسم جس کو صرف jamaica بھی کہتے ہیں ۔

Jamaica wood : (n) دیکھو Braziletto

Jamaican : (a) جیمکا کا یا اس سے متعلق ۔

Jamaican : (n) جمیکا کا باشندہ ۔

Jamb : (n) (دروازے ؛ کھڑکی ؛ آتش دان وغیرہ کا) بازو ؛ پاکھا ۔

Jambeau : (n) پاؤں کی زرہ بکتر ۔

Jambo / Jambu : (n) سیب کی مختلف قسمیں ۔

Jambolan : (n) سیب کی ایک قسم ۔

Jamboree : (n) (۱) جشن ؛ رنگ رلیاں ۔ (۲) جشن منانے والوں کا مجمع ۔ (۳) ملا جلا تفریحی پروگرام ۔

Jamdani/-dance : (n) جامدانی ؛ چھینٹ دار کپڑا ۔

James : (n) (۱) عیسائی نام ۔ (۲) اعلیٰ ؛ سب سے برتر (عامیانہ) ۔ (۳) نقب زن کا سابر ؛ سیندھ مار کاسبل ۔ (٤) بھیڑ کا سر ۔

St. James : (n) (خصوصاً) سینٹ جیمس اعظم ۔

St. James's day, tide : جولائی کی ۲۵ تاریخ جو سینٹ جیمس اعظم سے منسوب ہے ۔

St. James's shell : ایک قسم کا صدف ۔

St. James's wort : ایک درخت جس کی پتیاں دنتیلی اور پھول زرد ہوتے ہیں ۔

James-lange theory : (n) نفسیات کا ایک نظریہ ؛ جذبے کا موثر جزو عضویاتی تبدیلیوں کے بعد آتا ہے ان سے پہلے رونما نہیں ہوتا ۔

Jamesian / Jamesesan : (a) ولیم جیمس کی فلسفیانہ یا نفسیاتی تعلیمات سے متعلق (جیسے انقلابی تجربیت) ۔ (۲) (ہنری جیمس ۱۹۱٦ امریکی مصنف + ian E) ہنری جیمس کا یا اس کی تحریروں سے متعلق ۔

Jamesonite : (n) جستے کا سلف انٹی مونائڈ (Sulph-antimonide) جو ریشہ دار تود وں میں پایا جاتا ہے ۔

Jamestown-weed : (n) ایک قسم کا سیب ۔

Jammy : (a) (۱) جام لگایا ہوا ۔ (۲) (برطانیہ میں) مسرت آگیں ؛ آسان ۔

Jane : (n) (۱) زین ؛ ایک قسم کا موٹا کپڑا ۔ (۲) (کاریگروں کا) بالائی لباس ؛ بالا پوش ۔ (۳) (جمع میں یعنی Jeans ) عموماً نیلی زین کی پتلون کام یا کھیل کے لئے؛ پتلون ۔

Janeite : (n) جین آسٹن کی تالیفات کا شائق ۔

Jangada : (n) ہلکی لکڑی کے کُند وں سے بنی ہوئی چھوٹی کشتی جس کا استعمال برازیل کے ماہی گیر کرتے ہیں ۔

Jangle : (v) (۱) (قدیم) حجت کرنا ؛ نزاع کرنا ؛ تکرار کرنا ۔ (۲) بے سری آواز نکالنا ؛ جھنکارنا ؛ جھنجھنانا ۔ (۳) گھنٹی کو ٹنٹنانا ۔ (٤) کرخت آواز میں ادا کرنا ۔

Jangle : (n) (۱) فضول گفتگو ؛ بڑبڑانا ۔ (۲) تکرار ؛ حجت ؛ جھگڑا ۔ (۳) کرخت آواز ؛ غیر ہم آہنگی ۔

Jangler : (n) جھنکارنے والا ؛ کرخت آواز نکالنے والا ؛ جھگڑالو ؛ حجتی ۔

Jangly : (a) جھنکار دار ؛ جھنجھنانے والا ۔

Janissary / Janizary : (n) (۱) ینی چری ؛ جان نثار فوج کا سپاہی ؛ اس ترکی پیدل فوج کا ایک سپاہی جس میں نوجوان عیسائی بھرتی کئے جاتے تھے ، سلطان مراد خان اول نے قائم کیا تھا اور سلطان ترک کے محافظ ذات خاص ہوتے تھے ؛ ترکی سپاہی ۔ (۲) (مجازاً) آلہ؛ استبداد ؛ خود مختار بادشاہ کی مرضی کے مطابق ظلم و ستم کرنے کا خاص ذریعہ ۔

Janissary music : (n) (۱) ترکی نمونے پر ترتیب دیا ہوا فوجی گیت ۔ (۲) اس موسیقی کی تقلید میں کوئی دوسری موسیقی ۔

Janitor : (n) دربان ؛ ڈیوڑھی دار ؛ چوکیدار ؛ نگہبان ؛ پہرے دار ۔

Janitor : (v) دربان یا پہرے دار کی طرح خدمت انجام دینا ۔

Janitoress / Janitress / Jainitrix : (n) خاتون دربان ؛ پہرہ دارن ۔

Janitorial : (a) دربان یا پہرے دار کا یا اس سے متعلق ؛ حفاظتی ۔

Janker : (n) بھاری وزن ڈھونے کی بم ۔

Janmashtami : (n) جنم اشٹمی ؛ ہندوؤں کا ایک تہوار جس میں شری کرشن جی کا جنم دن منایا جاتا ہے ۔

Jannock : (a) (روز مرّہ برطانیہ) دیانت دار ؛ عمدہ ؛ نفیس ۔

Jansenism : (n) (۱) جینسینی عقیدہ جس کی کیتھولک چرچ نے مذمّت کی تھی اور جس کا رواج ۱۷ ویں اور ۱۸ ویں صدی میں فرانس میں ہوا تھا ۔ (۲) پیوری ٹنزم ؛ انتہا درجے کی احتیاط (اخلاقی معاملات میں) ؛ سخت اخلاقی رویہ (جیسے جنسی جذبے کے خلاف) ۔

Jansenist : (n) (۱) جینسینی ؛ رومن کیتھولک عیسائیوں کے اس فرقہ کا پیرو جس کا مقتدا کورنی لیس جین سین المتوفی ۱۶۳۸ء تھا ۔ اس کا عقیدہ تھا کہ انسان بالطبع بدی اور نیکی کی صلاحیت نہیں رکھتا ۔ (۲) ہولینڈ کے اٹریکٹ (Utrecht) کے چرچ کا رکن ۔ جینسینی یا جینسینی عقیدے کی خصوصیات کا حامل یا اس سے متعلق ۔

Jansenist / Jansenistic /-tical : (a) جینسینی عقیدے کا ۔

Jant : (n) گل گشت ؛ مٹر گشت ؛ سیر؛ تفریحی سفر ۔

January (Pl.Januaries or Januarys) : (n) انگریزی سال شمسی کا پہلا مہینہ ؛ جنوری ۔

Janus-faced / Janus : (a) (۱) متضاد ۔ (۲) دو متضاد صورتوں کا حامل ۔ (۳) دورخہ ؛ فریب کار ؛ مکّار ۔

Janus-like : (a) متضاد ؛ متخالف ۔

Jap : اکثر تحقیراً مستعمل ہوتا ہے ؛ دیکھو Japanese ۔

Japan : (n) جاپان ؛ ایک ملک کا نام ۔

Japan : (a) جاپان کا یا اس سے متعلق ۔

Japan : (n) ایک وارنش جس سے دھات یا لکڑی پر تہ جم جاتی ہے ۔

Japan : (v) (۱) جاپان کی تہ چڑھانا یا اس کی طرح کوئی دوسرا وارنش چڑھانا ؛ جاپان پھیرنا ۔ (۲) وارنش سے عمدہ چمک پیدا کر دینا ؛ چمکدار سیاہ رنگ چڑھانا (جیسے چمڑے پر) ۔

Japan black : (n) ایک قسم کا جلد خشک ہو جانے والا سیاہ وارنش جو تار کول اور السی کے تیل سے بنایا جاتا ہے ۔

Japan clover : (n) ایک قسم کا سالانہ پھلی دار پودا جو امریکا کے جنوبی علاقے میں ہوتا تھا ۔

Japan earth : (n) دیکھو Catechu

Japan ink : (n) ایک قسم کی بہترین سیاہ روشنائی ۔

Japan moth : (n) Adela کی جنس کا ایک کپڑے کا کیڑا ۔

Japan paper : (n) جاپانی کاغذ ۔

Japan varnish : (n) جاپانی درخت سے حاصل ہونے والا ایک قدرتی وارنش ۔

Japanese: (a) جاپان کا یا اس کی خصوصیت کا حامل ؛ جاپانی یا اس کی خصوصیت سے متعلق ۔

Japanese : (n) (۱) جاپان کا باشندہ ۔ (۲) جاپان کی زبان یا جاپانی زبان ۔

Japanese acid clay /-earth : (n) جاپان میں ملنے والی ایک مٹی ۔

Japanese mustard : (n) ہندوستانی سرسوں ۔

Japanesery / Japonaiserie : (n) جاپانی روش ، اطوار ، فن اور آرائش وغیرہ ۔

Japanism : (n) (۱) جاپانی کا امتیازی وصف ؛ جاپانی آرٹ یا تہذیب کی خاصیت ۔ (۲) جاپانی قومیت ۔

Japanization : (n) جاپانی بنانے کا عمل یا طریقہ ۔

Japanize : (v) (۱) جاپانی بنانا ؛ جاپانی رسم و رواج کے مطابق کرنا ؛ طور طریقے میں جاپانی کی طرح بنانا ۔ (۲) کسی علاقے کو جاپان کے سیاسی ، تہذیبی یا تجارتی اثر کے تحت لانا ۔

Japanned : (a) (۱) جاپان سے وارنش کیا ہوا ۔ (۲) جاپان کا بنا ہوا یا جاپانی ہونا ۔

Japanner : (n) (۱) (متروک) جاپانی ؛ جاپانی جہاز ۔ (۲) چمڑے یا دوسری اشیاء کا جاپانی وارنش ۔

Japanner's brown : (n) لوہے کا آکسائڈ جس کا استعمال کارخانوں میں ہوتا ہے ۔

Japannery : (n) وہ کمرہ یا جگہ جہاں چمڑے کی رنگائی ہوتی ہے ۔

Japanning : (n) جاپان رنگ سے چمڑے پر وارنش کرنے کا عمل ؛ نیز خام مواد جو استعمال ہوتا ہے ۔

Japano : جزو ترکیبی بمعنی جاپانی ۔ جیسے Japanologist-

Japanophile : (n) وہ جو خاص طور پر جاپان یا جاپانی طرز کا شائق ہوتا ہے ۔

Jape : (v) (۱) مذاق کرنا ؛ پھبتی کَسنا ۔ (۲) (اب خصوصاً روزمرہ)مباشرت کرنا ؛ مذاق اڑانا ۔

Jape : (n) مذاق پیدا کرنے والا ؛ جس سے ہنسی پیدا ہو ۔ ہنسانے والی ادبی یا تمثیلی تصنیف ؛ مذاق ؛ پھبتی ؛ لطیفہ ۔

Japer : (n) پیشہ ور مسخرہ ۔

Japery : (n) پر مذاق گفتگو ؛ لطیفہ ۔

Japhetic : (a) (۱) نوح کے لڑکے یافث کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) یورپ اور مغربی ایشیا کی قدیم غیر انڈو یورپی زبانوں کی جماعت جو ماہرین لسانیات کی رو سے اپنی علاحدہ خاندان کی حامل ہے اور جس میں باسک ؛ مِتوان اور بعض اوقات سومیری اور عیلامی زبانیں بھی شمار ہوتی ہیں ۔

Japhetic : (n) (۱) یافثی زبانیں ۔ (۲) ایک یافثی زبان ۔

Japhetite / Japhethite : (n) یافث کی اولاد ؛ خلفِ یافث ۔

Japish : (a) طعنہ آمیز ؛ استہزاء آمیز ؛ شوخی ۔

Japonic : (a) جاپانی ۔

Japonica : (n) مختلف قسم کے جاپانی پودے جن میں خوبصورت پھول اور پھلیاں لگتی ہیں ۔

Japygidae : (n) زمین کے اندر رہنے والے کیڑوں کا خاندان ۔

Jar : (v) (۱) کرخت آواز لگنا ؛ ناگوار گزرنا ؛ ہم آہنگ نہ ہونا ۔ (اعصاب کو) صدمہ پہنچانا ؛ ایسی آواز پیدا کرنا جس سے جھر جھری آجائے ؛ زور سے ہلانا یا کپکپی پیدا کرنا ۔ (۲) جھگڑا کرنا ؛ جھگڑنا ؛ نزاع کرنا ؛ تکرار کرنا ۔ (۳) برمے سے سوراخ کرنا ۔ (٤) پودوں کو جنبش دے کر ان سے کیڑوں کو جمع کرنا یا دور کرنا ۔

Jar : (n) ناگوار آواز ؛ دھچکا ؛ صدمہ ؛ جھرجھری ؛ جھگڑا؛ تکرار ؛ بے آہنگی ؛ مخمصہ ۔

Jar : (n) (۱) مٹی یا شیشے کا مرتبان ؛ (کیمیا) جار ؛ مجرّہ ۔ (۲) مرتبان بھر ۔

Leyden jar : (برقیات) لیڈنی مرتبان ۔

Jar : (v) مرتبان میں رکھنا خصوصاً شیشے کے مرتبان میں (پھل وغیرہ) محفوظ رکھنا ۔

Jar : (n) (قدیم) پیچ ۔

Jar-bird : (n) جوز خورہ ؛ ایک چھوٹا سا پرندہ جو رینگ کر چلتا ہے اور جوز کھاتا ہے ۔

Jar-owl / Jarr-owl : (n) یہ ایک قسم کی ابابیل ہے جس کے بارے میں مشہور ہے کہ رات کے وقت بکریوں کا دودھ پی جاتی ہے ۔

Jararaca : (n) Crotalidae کی جنس کا ایک زہریلا سانپ ۔

Jarde: (نعل بندی میں) گھوڑے کے پاؤں میں ایک قسم کا سخت ورم ۔

Jardiniere : (n) (۱) پھولوں ؛ پودوں کا آرائشی اسٹینڈ یا جگہ ۔ (۲) (طعام) ملی جلی سبزیوں سے تیار کی ہوئی ایک قسم کی چٹنی ۔

Jardiniere soup : (n) سبزی کا شوربا ۔

Jardon : (n) دیکھو Jarde

Jarful / Jarsful : (n) وہ مقدار جو مرتبان میں آسکے ۔

Jargon : (n) (۱) غلط سلط بولی ؛ وحشی زبان یا پھوہڑ بولی ؛ دوغلی زبان یا بولی ۔(۲) پرند یا جانور کی بولی ۔ (۳) مخصوص پیشوں یا علم کی اصطلاح ؛ مبہم اور غیر واضح کلمات ۔ (٤) مطنطن اور مبہم زبان ؛ بے ضرورت لفّاظی ۔

Jargon / Jargoon : (n) سری لنکا کا ایک شفاف بے رنگ قیمتی پتھر ۔

Jargon : (v) چیں چیں کرنا ؛ چہچہانا ۔

Jargon aphasia : (n) غیر مفہوم کلامی ؛ الفاظ کا رواں استعمال مگر معنی سے غیر مربوط ۔

Jargoneer : (n) غلط سلط بولی ایجاد کرنے والا ۔

Jargonelle : (n) ایک قسم کی ناشپاتی جو پہلے تیار ہوتی ہے ۔

Jargoner : (n) چیں چیں کرنے والا ؛ چہچہانے والا ۔

Jargonic : (a) غلط سلط بولی سے متعلق ۔

Jargonic : (a) سری لنکا کے ایک شفاف بے رنگ قیمتی پتھر سے متعلق ۔

Jargonize : (v) (۱) تقریر یا تحریر میں مخصوص اصطلاحات کا استعمال کرنا ۔ (۲) کوڈ زبان استعمال کرنا یا وضع کرنا ۔

Jarl : (n) قدیم ناروے یا ڈنمارک کا سردار ۔

Jarless : (a) بغیر دھچکے یا صدمے کے ۔

Jarless : (a) جس کی حفاظت کے لئے مرتبان کی حاجت نہ ہو ۔

Jarmoite : (n) جنوبی کردستان میں بسنے والی ایک قدیم قوم کا فرد ۔

Jarosite : (n) لوہے اور پوٹاشیم کا آبی سلفیٹ ۔

Jarrah : (n) مغربی آسٹریلیا کے ایک درخت کی لکڑی جو عمارت کے کام میں آتی ہے ۔

Jarring : (v & n) (۱) ناموافق آواز ؛ بے سر کی آواز ؛ ناگوار آواز ۔ (۲) ارتعاش ۔ (۳) ناموافق عمل ۔ (٤) جھگڑنا ؛ تکرار کرنا ۔

Jarring : (a) ناگوار ۔

Jarringly : (adv.) بے آہنگی سے ؛ بے سرے پن سے ؛ جھناکے سے؛ ناگوار اثر پیدا کرتے ہوئے ۔

Jarringness : (n) بے آہنگی ؛ بے سرا پن ؛ جھناہٹ ۔

Jarvey / Jarvie : (n) (خصوصاً آئر لینڈ میں) کوچوان یا موٹر چلانے والا ؛ کرائے کی گاڑی چلانے والا ۔

Jasey : (n) (انگلستان) وگ ؛ بال نما (سرکے بالوں سے مشابہ) ؛ ٹوپی (خصوصاً اونی دھاگے کی) ۔

Jasm : (n) ولولہ ؛ سرگرمی ؛ توانائی ۔

Jasmine / Jasmin/Jessamine/-in. : (n) (۱) یاسمین ؛ چنبیلی ۔ (۲) چنبیلی جیسی خوشبو ۔ (۳) ہلکا زرد رنگ ۔

Cape jasmine : (n) چنبیلی کی ایک قسم ۔

French jasmine : (n) چنبیلی کی ایک قسم ۔

Wild jasmine : (n) یاسمین کی ایک قسم ۔

Jasmine oil : (n) چنبیلی کا تیل ۔

Jasp : (n) یشب ؛ ایک قسم کا پتھر جو زرد ، سرخ اور بادامی رنگ کا ہوتا ہے ۔

Jaspachate : (n) (کان کنی) agate jasper کے مشابہ ۔

Jasper : (n) دیکھو Jasp

Agate jasper : (n) ایک قسم کا یشب ۔

Banded jasper : (n) ایک قسم کا یشب ۔

Striped or ribbon jasper : (n) چوڑی دھاری کا ایک یشب ۔

Jasper-opal : (n) ایک غیر خالص عین الہِر جس میں لوہے کا آکسائڈ ملا ہوتا ہے اور جس کا رنگ زرد یشب کی طرح ہوتا ہے ۔

Jasper-pottery/-ware : (n) سفید رنگ کے عمدہ ظروف جن میں نقش و نگار اور رنگوں کا اہتمام ہوتا ہے ۔

Jasperize : (v) یشب کی طرح بنانا ؛ یشب میں منتقل کرنا ۔

Jaspery : (a) یشب کی طرح یا اس کی خاصیت رکھنے والا یا اس سے مشابہ ۔

Jaspideous : (a) یشب کی خاصیت کا ۔

Jaspis : (n) دیکھو Jasper

Jaspoid : (a) یشب کی طرح کا ۔

Jat : (n) (۱) پنجاب اور اتر پردیش کی ایک ہند آریائی قوم ؛ جاٹ ۔ (۲) جاٹ قوم کا کوئی فرد ۔

Jataka : (n) گوتم بدھ کے اوتار کی ۵۵۰ کہانیوں میں سے کوئی ایک ۔

Jatani : (n) جاٹنی ؛ جاٹن ۔

Jauk : (v) وقت ضائع کرنا ؛ بے کار پھرنا ؛ بے کار صرف کرنا ۔

Jaun : (n) کلکتہ کی ایک چھوٹی پالکی ۔

Jaundice : (n) (۱) یرقان ؛ کنول باؤ ؛ کمل باؤ جس میں جلد اور پیشاب کا رنگ زرد ہو جاتا ہے ۔ (۲) (مجازاً) نقص بصارت جو اس کے باعث پیدا ہو ۔

Absorption jaundice : یرقان انجذابی ۔

Frank jaundice : یرقان صریح ۔

Jaundice : (v) (۱) یرقان کا اثر پیدا کرنا ۔ (۲) (مجازاً) کسی شخص کی عقل یاطبیعت پر رشک ، دشمنی یا حسد کا اثر پیدا کرنا ۔

Jaundiced : (a) (۱) جو یرقان سے زرد رنگ ہو ۔ (۲) حسد میں مبتلا ؛ نفرت انگیز ۔ (۳) یرقان میں مبتلا ۔ (٤) حاسدانہ ۔ (٥) (نفسیات) حاسد ؛ کج بیں ۔

Jaunt : (v) سیر کرنا؛ تفریح کے لئے مختصرسفر کرنا؛ سیر کو جانا ۔

Jaunt : (n) دیکھو Jant

Jauntily : (adv.) (خصوصاً روز مرّہ و قدیم) زندہ دلی سے ؛ غیر سنجیدہ طور پر ؛ بانکپن سے ۔

Jauntiness : (n) بے نیازی ؛ زندہ دلی ۔

Jaunting car / Jaunty car : (n) دو پہیوں کی ہلکی کھلی گاڑی جو سیر و تفریح کےلئے آئر لینڈ میں استعمال ہوتی ہے ۔

Jaunty : (a) خودنما ؛ خود ساز ۔

Java : (a) جزیرہ ٔ جاوا کا یا اس سے متعلق ؛ جاوا میں مروجہ طرز یا اسلوب کا ۔

Java : (n) جزیرہ ٔ جاوا ۔

Java : (n) گھریلو پرند کی ایک قسم ۔

Java man : (n) قدیم شکل کے دو قبل تاریخی آدمیوں میں سے ایک جس کا علم جاوا میں ملنے والے جمجمے سے ہوا ہے ۔

Java skull : (n) جاوا کے آدمی کا کاسہ ٔ سر ۔

Java sparrow : (n) (حیوانیات) عصفورالمرز ۔

Java tea : (n) جاوا میں متعدد سیاہ چائے کے پودوں میں سے کوئی ایک ۔

Javan : (a & n) (۱) جاوی ؛ جاوا کا باشندہ ۔ (۲) جاوی زبان (جو ملک کے وسطی حصے میں بولی جاتی ہے) ۔

Javanese : (a) دیکھو Javan

Javelin : (n) برچھی ؛ نیزہ ۔

Javelin : (v) برچھی پھینکنا ؛ نیزہ سے بھونکنا ۔ (۲) برچھی یا نیزے کی طرح پھینکنا ۔

Javelin formation : (n) بم گرانے والے ہوائی جہازوں کی ترتیب جس میں ایک دوسرے کے پیچھے اڑتا ہے گرچہ بلندی یکساں نہیں ہوتی ۔

Javelin man : (n) برچھی سے لیس آدمی ۔

Javelin throw : (n) نیزہ اندازی ؛ ایک کھیل جس میں برچھی یا نیزہ میدان میں دور پھینکا جاتا ہے ۔

Javelineer : (n) برچھی یا نیزہ سے لیس سپاہی ۔

Javelle water / Javel water : (n) آبِ جاوِل ؛ ہائی پو کلو رائٹ کا آبی محلول جس کا استعمال جراثیم مارنے اور فوٹو گرافی میں ہوتا ہے ؛ سوڈیم ہائی پو کلو رائٹ کا محلول ۔

Jaw : (n) (۱) جبڑا ؛ فکّ ۔ (۲) (جمع میں) دانت جبڑے وغیرہ ۔ (۳) (جمع) گھاٹی یا آبنائے وغیرہ ۔ (٤) (جمع) شکنجے وغیرہ کے وہ حصے جو کسی چیز کو جکڑتے ہیں ۔ (٥) (عامیانہ) گفتگو خصوصاً شوخ یا جارحانہ گفتگو ۔

Hold your jaw : چپ رہو ؛ بک بک نہ کرو ۔

Lower jaw : فک اسفل ؛ نیچے کا جبڑا ۔

To hold or stop one's jaw : بکواس بند کرنا ؛ ہرزہ درائی کو روکنا ۔

Upper jaw : فک اعلیٰ ؛ اوپر کا جبڑا ۔

Jaw : (v) (۱) لمبی تقریر کرنا ؛ اس قدر باتیں بنانا کہ سننے والا اکتا جائے ؛ بکواس کرنا ۔ (۲) (کسی شخص یا مجلس کے سامنے) تقریر کرنا (عامیانہ) سرزنش کرنا ؛ خبر لینا ۔

Jaw-bit : (n) (امریکا) چھوٹی سلاخ جو اُس چُول کے نیچے ہو جو دھرے اور کمانی کے گرد ہو اور جو کار، ٹرک کے دو پایہ ٔ ستون کو ملاتی ہو ۔

Jaw-bone / Jawbone : (n) جانور کے جبڑے کی ہڈی ۔

Jaw-breaker : (n) ثقیل لفظ ؛ کلمہ ٔ دشوار ؛ وہ کلمہ جس کا تلفظ دشوار ہو ۔

Jaw-breaking : (a) جو ادا کرنے میں دشوار ہو ؛ صعب التلفظ ۔

Jaw-crusher : (n) چٹان یا کچی دھات پیسنے کی مشین ۔

Jaw-fall : (n) جبڑے کا گرنا ۔

Jaw-fallen : (a) افسردہ ؛ دل شکستہ ۔

Jaw like : (a) شکل ؛ کام اور فعل میں جبڑوں جیسا ۔

Jaw line : (n) نیچےکے جبڑے کا نشان جس سے چہرے کی ساخت نمایاں ہوتی ہے ۔

Jaw rope : (n) (جہاز رانی) شہتیر کے دو دستوں کو مضبوط کرنے کا رسّا ۔

Jaw-tooth : (n) ڈاڑھ ؛ ضرس ۔

Jaw-wedge : (n) محافظ دھرے میں آون کو مضبوط کرنے کا ایک پچّر ۔

Jawbation : (n) تنبیہ ؛ سرزنش ؛ تنبیہ کی طویل تقریر ؛ ملامت ۔

Jawed : (a) کیرہ دار ؛ جبڑے والا ؛ فك دار ۔

Jawless : (a) بے جبڑے والا ۔

Jay : (n) (۱) یورپ کا ایک پرندہ جس کے پر سرخ رنگ کے ہوتے ہیں اور جو شور مچانے کے لئے مشہور ہے ۔ (۲) دماغ چٹ ؛ باتونی ؛ بکی ۔ (۳) سادہ لوح ؛ احمق ۔

Jay : (a) دیہاتی ؛ احمق ؛ ناتجربہ کار ۔

Jay-bird : (n) زاغ کبود ؛ ایک قسم کا پرندہ ۔

Jay-hawk : (v) حملہ کرنا ۔

Jay-hawk : (n) ایک خیالی پرندہ جس کی چونچ بڑی ہوتی ہے اور جس کا استعمال مار کے طور پر کنساس میں ہوتا ہے ۔

Jay-hawker : (n) (امریکا) بے ضابطہ فوجی ؛ چھاپہ مار بے ضابطہ فوجی ؛ کنساس کے مجاہدوں کا ایک فرد جو غلامی کے خلاف پے در پے حملے کرتے تھے ۔

Jay-walk : (v) بے توجہی سے اس طرح سڑك پار کرنا کہ خطرہ لاحق ہو ۔

Jay walker : (n) بے پرواہی سے چلنے والا ؛ آنکھیں میچ کر چلنے والا ۔

Jazerant / Jesserant : (n) ایک قسم کی ہلکی زرہ ۔

Jazz : (v) (۱) مباشرت کرنا (عامیانہ) ۔ (۲) اپیل میں اضافہ کرنا ؛ شوخ اور دلچسپ بنانا ؛ مقبول بنانا ۔ (۳) جاز کی دھنوں پر ساز بجانا یا رقص کرنا ؛ جاز کے طرز پر ناچنا ۔

Jazz : (n) (۱) مباشرت عموماً بازاری طور پر مستعمل ۔ (۲) امریکی موسیقی ؛ جاز موسیقی ۔ (۳) جاز ناچ ۔ (٤) پر جوش گفتگو ؛ بکواس ۔

Jazz : (a) (۱) جاز موسیقی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) اونچا ۔ (۳) بے میل ؛ بے سرا ؛ غیر ہم آہنگ ۔ (٤) بھڑکیلا ۔ (٥) انمل ؛ بے جوڑ ۔ (٦) مضحکہ خیز ۔

Jazz ballet : (n) جاز کے طرز کا رقص ۔

Jazz man : (n) جاز موسیقی کار ۔

Jazzily : (adv.) جاز موسیقی کے طرز پر ۔

Jazzish : (n) جاز موسیقی کا شائق ۔

Jazzy : (a) (۱) جاز موسیقی کی خصوصیت کا حامل ۔ (۲) پر زور اور دلچسپ کردار ۔

Je ne sais quoi : (n) وہ شے جس کا مکمل اظہار نہ ہو سکے ۔

Jealous : (a) (۱) حاسد ؛ بد گمان ؛ کسی کی ترقی دیکھ کر جلنے والا ۔ (۲) (حقوق وغیرہ کی) بڑے اہتمام سے حفاظت کرنے والا ۔ (۳) رشك یا رقابت میں مبتلا ۔ (٤) رشك و رقابت کا حامل ۔ (٥) (بائبل، خدا کی صفت) غیور ؛ کفر کو روا نہ رکھنے والا ۔ (٦) چوکس ؛ انتہائی رشك اور احتیاط پر مبنی ۔ (۷) باغیرت ؛ غیرت مند ۔

Jealouse : (v) (قدیم) شك کرنا ؛ بدگمانی کرنا ۔

Jealously : (adv.) حسد سے ؛ رشك کرتے ہوئے ؛ جلاپا کے ساتھ؛ بد گمان ہو کر ۔

Jealousness : (n) حسد ؛ رشك ؛ حمیت ؛ بد گمانی ۔

Jealousy : (n) (۱) غیرت ؛ حمیت ۔ (۲) بد ظنی ؛ بد گمانی ۔ (۳) جلاپا ؛ رشك ؛ حسد ؛ رقابت ۔ (٤) احتیاط ؛ چوکسی ۔

Jean : (n) — دیکھو Jane

Jebusite : (n) — کنعان کے ایک قبیلہ کا نام جو داؤد (علیہ السلام) کے ذریعہ دارالسلام سے نکال دیا گیا تھا ؛ سترھویں صدی میں یسوع کا عرفی نام ۔

Jebusite : (v) — دارالسلام سے نکال دینا ۔

Jebustic /-tical /-itish : (a) — کنعان کے ایک قبیلہ سے متعلق ۔

Jecoral : (a) — (تشریح) کبدی ؛ جگری ۔

Jecorize : (v) — کوڈلیور تیل کی بعض خصوصیات (چربی یا تیل میں) منتقل کرنا (جیسے اشعاع کے ذریعہ) ۔

Jedburgh Jeddart staff /-axe : (n) — (۱) (اسکاٹستانی) تبر ؛ تبرزین ۔ (۲) نیز دیکھو Staff ۔

Jee : (v) — (۱) حرکت کرنا ؛ ایک سمت میں چلنا ؛ آگے پیچھے چلنا ۔ (۲) حرکت دینا ؛ ہٹانا ؛ منتقل کرنا ۔

Jee : (n) — حرکت ؛ جنبش ؛ نقل و حرکت ۔

Jee :(adv.) — (۱) حرکت کرتے ہوئے ۔ (۲) دیکھوGee۔

Jeep : (n) — (۱) جیپ (کار) ؛ مختلف النوع کام کے لئے ایک موٹرگاڑی جو دوسری جنگ عظیم کے دوران ایجاد ہوئی تھی ۔ (۲) ایک امریکی فوجی گاڑی جس کی طاقت گھوڑے سے زیادہ ہوتی ہے ۔

Jeep : (v) — (۱) جیپ میں سفر کرنا ۔ (۲) جیپ سے بھیجنا ۔

Jeepable : (a) — ایسی ناہموار اور خراب راہ جو جیپ کے سوا دوسری موٹر گاڑی سے طے نہ ہو سکے ۔

Jeer : (v) — پھبتی کسنا ؛ مذاق اڑانا ؛ فقرے کسنا ؛ طنز کرنا ؛ مضحکہ اڑانا ۔

Jeer : (n) — (۱) پھبتی ؛ طنز ؛ مضحکہ ؛ چوٹ ۔ (۲) پھبتی کہنے یا مذاق اڑانے کی صفت یا حالت ۔

Jeerer : (n) — پھبتی کسنے والا ؛ مذاق اڑانے والا ۔

Jeeringly : (adv.) — مذاق اڑا کر ؛ فقرے کستے ہوئے ؛ مذاق کرتے ہوئے ۔

Jeff : (n) — رسّی ۔

Jeffersonian : (a) — صدر جیفرسن سے متعلق یا اس کے سیاسی اصولوں کا حامل (اب Democratic کے نام سے موسوم) ۔

Jeffersonian : (n) — جیفرسن کا پیرو یا حامی ؛ ایک ڈیموکریٹ ۔

Jeffersonite : (n) — پائراکسن (Pyroxene) کی ایک قسم جس میں جستہ اور میگنیز ملے ہوتے ہیں ۔

Jeg : (n) — بندوق کے مختلف حصوں کو جانچنے والا پیمانہ ۔

Jehad : (n) — جہاد ؛ مذہبی جنگ جو اسلام کے تحفظ کے لئے لڑی جائے ؛ ہر مقدس جنگ جو کسی مذہب یا اصول کے خلاف لڑی جائے ۔

Jehovah : (n) — یا ھو ؛ اللّٰہ تعالیٰ ؛ خدا ؛ یہوواہ ۔

Jehovah's witness : (n) — الف سعادت فرقے کارکن جو حکومت کے احکامات کو اس وقت ٹھکرا دیتا ہے جب وہ احکامات اس کے اصولوں سے متصادم ہوتےہیں ۔

Jehovism : (n) — یہوہ پرستی ؛ خدا پرستی ۔

Jehovist : (n) — یہوہ پرست ؛ خدا پرست ۔

Jehovistic : (a) — یہوہ کے مذہب کا یا اس سے متعلق ۔

Jehu : (n) — ڈرائیور خصوصاً گاڑی یا اِکّا بگھی کا خصوصاً تیز ہانکنے والا ۔

Jejun /- Jejuno- : (prefix) — جزو ترکیبی بمعنی صائم ، خالی آنت ۔

Jejunal : (a) — خالی آنت کا یا اس سے متعلق۔

Jejune : (a) — (۱) ناکافی ؛ خفیف ؛ بہت کم ؛ حقیر ۔ (۲) ناقابل اطمینان ۔ (۳) ناقابل زراعت ؛ بنجر (زمین) ۔

Jejunely : (adv.) ناکافی طور پر ؛ ناقابل اطمینان طور پر ۔

Jejuneness : (n) ناکافی ہونا ؛ خفیف یا حقیر ہونا ؛ بنجر پن ۔

Jejunity : (n) دیکھو Jejuneness

Jejunostomy : (n) عمل جراحی سے خالی آنت تک راستہ بنانا ۔

Jejunum : (n) صائم ؛ خالی آنت ؛ ڈیوڈنم کے بعد چھوٹی آنت کا پہلا ۲/۵ واں حصہ جو خاموشی سے ایلیم (Ileum) میں جاکر مل جاتا ہے ۔

Jekyll-and-hyde : (n) وہ شخص جو دو متضاد طبیعتیں رکھتا ہے جن میں سے کبھی ایک غالب ہوتی ہے اور کبھی دوسری ۔

Jelick : (n) ترکی عورتوں کا شلوکا ۔

Jell : (v) جمانا ؛ جیلی بن جانا ؛ جیلی بنانا ۔

Jellied : (a) بستہ ؛ منجمد ۔

Jellification : (n) جیلی بنانے کا عمل ؛ جمانے کا طریقہ یا اس کی حالت ۔

Jellify : (v) (۱) جمانا ؛ جیلی کی طرح بنا دینا - (۲) جیلی کی طرح ہونا یا بنا دینا ؛ کمزور کر دینا ؛ کاہل بنا دینا ۔

Jelly : (n) (۱) میوہ جات کا رُب ؛ جیلی ؛ میوے کا رس گرم کر کے شیرہ میں ملا کر جیلی بنانا ؛ فالودہ ؛ لعاب ۔ (۲) جیلی نما کوئی شے ۔ (۳) ایک قسم کا الگا ۔ (٤) جیلی مچھلی ۔ (٥) اخلاقی یا جنسی حالت جو جیلی کی طرح محسوس ہو خصوصاً خوف یا تذبذب کی حالت ۔ (٦) ایک بے شکل تودہ ؛ پلپلا ۔ (۷) (عام) Gelignite کا مخفف ۔

Jelly : (v) (۱) جیلی بن جانا ؛ جمنا - (۲) جیلی بنانا ؛ جیلی کی طرح نرم اور شفاف بنانا ۔

Jelly : (a) (اسکاٹ) مغرور ؛ برخود غلط ۔

Jelly-bag : (n) جیلی چھاننے کا بیگ ۔

Jelly fish : (n) (۱) ایک قسم کا دریائی / بحری جاندار جس کا جسم جیلی کی طرح شفاف اور نرم ہوتا ہے ۔ (۲) وہ شخص جسکے ریڑھ کی ہڈی نہ ہو یا اس ہڈی میں استحکام نہ ہو ۔

Jelly like : (a) شباہت یا استحکام میں جیلی کی طرح ؛ جلاتین ۔

Jelly mould /- plant : (n) آسٹریلیا کی بحری گھاس یا نرسل ۔

Jemadar / Jamadar : (n) جمعدار ؛ ہندوستانی فوج کا ایک افسر جو برطانوی فوج کا لفٹنٹ کے برابر ہوتا ہے ۔

Jemadary : (n) جمعداری کا عہدہ ۔

Jemima : (n) (۱) بنی بنائی ٹائی ۔ (۲) (جمع) جوتے جن کی دونوں جانب الاسٹک لگی رہتی ہے ۔

Jemlah goat : (n) (ہمالیہ کی) ایک قسم کی بکری ۔

Jemmy : (n) (۱) آلہ نقب ۔ (۲) (برطانیہ) بھیڑ کی سری جو غذا کے کام میں آئے ۔

Jenequen : (n) Henequen کا متبادل ۔

Jennet / Jenet : (n) (۱) اسپین کا ایک چھوٹا گھوڑا ۔ (۲) گدھی ۔

Jenneting : (n) ایک قسم کا قدیم سیب ۔

Jenny : (n) (۱) مادہ چڑیا یا جانور ؛ گدھی ۔ (۲) متحرک حمالہ ؛ آلہ جرثقیل - (۳) انٹے کے کھیل کا ایک ہاتھ ۔

Creeping jenny : ایک قسم کا پودا جس کے پتّے چمکدار ہوتے ہیں ۔

Jenny wren : (n) یورپ کی ایک قسم کی چھوٹی گانے والی چڑیا ۔

Jeofail : (n) (۱) (قانون) ادعانامہ میں غلطی یا اشتباہ ۔ (۲) اس قسم کی غلطی کا اعتراف ۔

Jeopard : (v) خطرے میں ڈالنا ؛ جوکھم میں ڈالنا ۔

Jeopardize : (v) دیکھو Jeopard

Jeopardy : (n) خطرہ ؛ جوکھم ۔

Jeopardy : (v) خطرے میں ڈالنا ؛ جوکھم میں ڈالنا ۔

Jequirity : (n) ایک قسم کی ہندوستانی جھاڑی جس کے سرخ اور سیاہ بیج آرائش کے لئے استعمال ہوتے ہیں اور دوا کے طور پر کام اتے ہیں ۔

Jerboa : (n) افریقہ کے صحرا کا خرگوش کی قسم کا جانور ۔

Jerboa-mouse : (n) جنوبی مغربی امریکا کا کنگرو چوہا ۔

Jeremiad : (n) نوحہ ؛ دکھڑا ؛ نالہ و فریاد ؛ اداس کہانی۔

Jeremiah : (n) وہ شخص جو بُرائی ، زوال و انحطاط کے بارے میں بیان کرتا ہے اور بُری پیشن گوئی کرتا ہے ۔

Jericho : (n) (روز مرہ یا بول چال میں مستعمل) کنجِ عافیت ؛ پناہ گاہ ؛ گوشہ عافیت ۔

Jerid / Jereed / Jerreed / Jerrid : (n) لکڑی کا نیزہ جو ایرانی ، ترک اور عرب کھیلوں میں استعمال کرتے ہیں ' نیز ایک قسم کا کھیل جس میں یہ استعمال ہوتا ہے ؛ نیزہ بازی ۔

Jerk : (v) (۱) جھٹکادینا ؛ جھٹکے کے ساتھ کھینچنا یا ڈھکیلنا ؛ جھٹکا لگانا ۔ (۲) اچانک ڈھکیل دینا یا پھینک دینا ۔ (۳) ناہمواری سے بولنا ۔ (٤) کسی چیز کو جھٹکے دے کر پھینکنا خصوصاً کرکٹ کے کھیل میں گیند پھینکنا ۔

Jerk : (n) (۱) جھٹکا ۔ (۲) تشنج ۔ (۳) چہرے اور ہاتھ پاؤں میں تشنج کی کیفیت جو مذہبی جوش سے پیدا ہوتی ہے ۔ (٤) (عامیانہ) قواعد ؛ ورزش ۔

Jerk : (v) لمبے ٹکڑوں یا تہوں میں کاٹنا اور دھوپ میں سکھانا (جیسے گائے کا گوشت) ۔

Jerk off : (v) جلق لگانا ؛ مشت زنی کرنا ۔

Jerker : (n) (۱) متشنج ؛ مذہبی جوش میں آنے والا ۔ (۲) (امریکا) ایک قسم کی مچھلی ۔

Jerker : (n) Jerquer کا متبادل ۔

Jerkily : (adv.) جھٹکے کے ساتھ۔

Jerkin : (n) چمڑے کی مردانہ صدری ؛ تنگ پوستین ۔

Jerkiness : (n) جھٹکے دینے کی حالت۔

Jerkingly : (adv.) Jerkily دیکھو

Jerky : (a) (۱) جھٹکے کے ساتھ چلنے والا ۔ (۲) منہ پھٹ (انداز یا اسلوب) ۔ (۳) احمق ؛ بے اثر یا کمزور ۔

Jerky : (n) گھوڑے کھینچے جانے والا ویگن (امریکا)۔

Jerky : (n) (گائے کا) گوشت جس کو دھوپ میں سکھایا گیا ہو۔

Jeroboam : (n) بڑا پیالہ ؛ شراب کی بڑی بوتل۔

Jeronymite : (n) Hieronymite کا متبادل ۔

Jeropiga / Jeropigia : (n) Geropiga کا متبادل۔

Jeroy : (n) (۱) (عامیانہ) پیشاب کا برتن ۔ (۲) (فوج، عامیانہ) جرمن سپاہی ؛ جرمن قوم ۔

Jerque : (v) جہاز میں کسٹم کی تلاشی لینا ۔

Jerquer : (n) جہاز میں کسٹم کی تلاشی لینے والا ؛ لندن کے کسٹم ہاؤس کا آفیسر ۔

Jerry : (n) (۱) کپڑا کاٹنے کی مشین ۔ (۲) Jerry-shop کا مخفف ۔ (۳) Jerry-hat کا مخفف ۔ (٤) Jerry-builder کا مخفف ۔

Jerry : (a) خراب چیزوں سے غیر مستحکم طور پر بنا ہوا ۔

Jerry-build : (v) (۱) خراب مسالے وغیرہ سے عمارت بنانا ۔ (۲) مکمل توجہ یا منصوبہ بندی کے بغیر تدبیر نکالنا یا راہ اختیار کرنا ۔

Jerry-builder : (n) بودی عمارت بنانے والا۔

Jerry-building : (n) بودی عمارت ۔

Jerry-built : (a) بودی (عمارت) ؛ گھٹیا مسالے والی (عمارت)۔

Jerry-can / Jerrican : (n) پانی یا پٹرول رکھنے کا بڑا برتن خصوصاً اس قسم کا جو سب سے پہلے جرمن فوجیوں کو مہیا کیا گیا تھا ۔

Jerry-hat : (n) گول نمدے والی ٹوپی ۔

Jerry-shop : (n) معمولی شراب خانہ ۔

Jersey : (a) بحیرہ انگلستان کے ایک جزیرہ سے متعلق یا وہاں کے مروجہ طرز کا حامل ۔

Jersey : (n) (۱) تنگ اونی بنیان جو ورزشی کرتبوں کے وقت پہنی جاتی ہے ؛ اس قسم کی تنگ میر زانی جو کرتے کے تلے پہنی جائے ۔ (۲) زنانہ سینہ بند یا بنیان ۔ (۳) جزیرہ جرسی کی گائے ۔

Jersey justice : (n) فوری اور موثر انصاف (جیسے فوجداری مقدموں میں) ۔

Jersey-man : (n) جزیرہ جرسی کا باشندہ ۔

Jert : (n) (بول چال) دیکھو (n) Jerk

Jert : (v) دیکھو (v) Jerk

Jerusalem : (a) فلسطین کے شہر یرو شلم کا یا اس سے متعلق جو اب جمہوریہ اسرائیل جس کا یہ دارالسلطنت ہے اور اردن کے بیچ بٹا ہوا ہے ؛ یرو شلم میں مروجہ طرز یا قسم کا ۔

Jerusalem : (n) (۱) بیت المقدس ۔ (۲) ایک قسم کی سورج مکھی ۔

Jerusalem letters : (n) حروف یا علامات جو زیارت بیت المقدس کی یاد گار میں بازو یا جسم پر منقش ہوتی ہیں ۔

Jerusalem pony : (n) ایک خچر (حضرت عیسیٰ کے بیت المقدس میں خچر پر سوار داخل ہونے کی طرف اشارہ) ۔

Jervine : (n) ایک بلوری القلی جو ایک امریکی درخت کی جڑوں میں ہوتی ہے ۔

Jess : (n) باز یا شکرے کے پاؤں کے تسمے ۔

Jess : (v) شکرے کے پاؤں میں تسمے باندھنا ۔

Jessamine : (n) Jasmine کی متبادل شکل ۔

Jessant : (a) (۱) (نقابت) ایسے نشان سے متعلق جو دوسرے نشان کو چھپائے ہوئے ہو ۔ (۲) ایسے جانور کے نشان سے متعلق جس کے منہ میں پھول یا ڈالی ہو ۔

Jesse / Jessie / Jessie : (n) (خصوصاً عامیانہ) تشنیع یا تہدید ۔

Jesse tree : (n) وہ شجرہ نسب جس میں حضرت عیسیٰ کا سلسلہ " جیسی " (پدر حضرت داؤد) سے بتایا جائے ۔

Jesse window : (n) وہ دریچہ جس کے شیشوں پر یہ نسب نامہ دکھایا گیا ہو ۔

Jessed : (a) تسمے میں بندھا ہوا ۔

Jest : (n) (۱) مذاق ؛ لطیفہ ؛ مطائبہ ؛ ٹھٹھول ۔ (۲) چوٹ ؛ رمز ؛ طعنہ ۔ (۳) ہنسی ؛ دل لگی ؛ مذاق ۔ (٤) مذاق کی حرکت ۔ (٥) جس کی ہنسی اڑائی جائے ؛ نشانہ تضحیک ۔

Jest : (v) (۱) مذاق کرنا ؛ دل لگی کرنا ۔ (۲) ہنسی اڑانا ؛ طعن کرنا ۔ (۳) غیر سنجیدگی سے کام کرنا ۔

Jest book : (n) ایسی کتاب جس میں طنزیات اور مطائبات ہوں ۔

Jestee : (n) ہدف ملامت ؛ جس کی تضحیک کی جائے ۔

Jester : (n) (۱) (قدیم) بھانڈ ۔ (۲) مسخرا ؛ درباری مسخرا ؛ دل لگی کرنے والا ۔

Jestful : (a) شوخ ؛ بذلہ گو ؛ طعنہ آمیز ۔

Jesting : (n) شوخی ؛ بذلہ گوئی ؛ طعنہ ۔

Jesting : (a) شوخ ؛ شوخی آمیز ؛ طعنہ آمیز ۔

Jestingly : (adv.) ہنسی میں ؛ مذاق میں ؛ ازرہ مذاق ۔

Jesuit : (n) (۱) ایک مذہبی انجمن کا فرد ؛ یسوعی فرقہ (تاریخ ، الٰہیات) ۔ (۲) مکّار ؛ زوریہ ۔

Jesuit : (a) فرقہ یسوعی کا یا اس سے متعلق ۔

Jesuitess : (n) تارک دنیا (عورت) ؛ یسوعی فرقے کی خاتون۔

Jesuitic / Jesuitical : (a) (۱) فرقہ یسوعی کا یا اس سے متعلق۔ (۲) فرقہ یسوعی کی صفت کا حامل ؛ تحقیراً مستعمل۔ (۳) حیلہ گر۔

Jesuitically : (adv.) مکّاری کے طور پر۔

Jesuitism : (n) فرقہ یسوعی کے اصول یا رسم و رواج کا نظام۔

Jesuitize : (v) فرقہ یسوعی کے ایک فرد کی طرح عمل کرنا یا تبلیغ کرنا۔

Jesuitry : (n) فرقہ یسوعی سے منسوب اصول یا رسم و رواج۔

Jesuits bark : (n) Cinchona جنس کی ایک چھال ؛ بلوط کی قسم کی چھال ؛ سنکونا کی چھال۔

Jesuits drops : (n) لہسن کے ایک مرکب کا نام۔

Jesuits nut : (n) Trapa natans (ایک پودا) کا بیج۔

Jesuits tea : (n) ایک قسم کے پودے (Psoralea glandulosa) کی پتیوں کا عرق۔

Jesus : (n) عیسیٰ ؛ عیسائی مذہب کے بانی کا نام۔

Jet : (n) (۱) کوئلہ کی طرح ایک سیاہ معدنی شے جس کا اکثر استعمال زیورات میں ہوتا ہے ؛ سنگ موسیٰ ؛ کہر بادسیاہ۔ (۲) جیٹ سیاہ رنگ۔

Jet : (a) (۱) جیٹ کا بنا ہوا۔ (۲) جیٹ سیاہ۔

Jet / Jitted / Jetted / Jitting : (v) (۱) (متروک) غرور سے چلنا۔ (۲) (قدیم) چہل قدمی کرنا ؛ سیر کرنا۔ (۳) تیزی سے چلنا۔

Jet : (n) اکڑ ؛ اینٹھ کر چلنا ؛ بیکڑی۔

Jet / Jetted / Jitted / Jetting / Jett : (v) (۱) فوارہ چھوٹنا ؛ ابل پڑنا ؛ تیز دھار نکلنا۔ (۲) تیز دھار نکالنا ؛ فوارہ چھوٹنا ؛ جھٹکے سے پھینکنا۔ (۳) (جانوروں کو) تیز دھار سے جراثیم مارنے والی دوا لگانا۔

Jet : (n) (۱) فوارہ ؛ گیس یا بھاپ کا تیزی سے نکلنا۔ (۲) تیز دھار (ہوا یا پانی کی)۔ (۳) فوارے کی ٹونٹی ؛ نوکدار نلی ؛ فوارے کا منہ۔ (٤) جیٹ طیارہ۔ (٥) جیٹ انجن۔ (٦) فوارہ۔

Jet : (v) جیٹ ہوائی جہاز سے سفر کرنا۔

Jet ant : (n) ایک قسم کی چیونٹی۔

Jet black : (a) کالا سیاہ ؛ کالا بھجنگ۔

Jet-coal : (n) کوئلہ کی گیس یا روغن بنانے کے لئے نفت آمیز کوئلہ ؛ نفتی کانی کوئلہ۔

Jet d'eau : (n) فوارہ ؛ آبشار ؛ جھرنا۔

Jet engine / Jet motor : (n) جیٹ انجن ؛ جیٹ موٹر ؛ ایک ایسا انجن جو مائع کی تیز دھاروں کے عقبی اخراج کے نتیجہ میں حرکت پیدا کرتا ہے خصوصاً ہوائی جہاز کا ایسا انجن جس کی ایک یا ایک سے زیادہ ٹوٹیاں ہوتی ہیں اور ان سے مسلسل یا وقفے پر گرم ہوا اور گیسوں کی تیز دھاریں نکلتی رہتی ہیں اور جیٹ طیارہ آگے کی طرف حرکت کرتا ہے۔

Jet-plane : (n) وہ طیارہ جس میں جیٹ انجن لگا ہو۔

Jet-power : (n) جیٹ انجن سے حاصل ہونے والی قوت۔

Jet-propelled : (a) (۱) ایک یا زیادہ جیٹ انجنوں سے دھکیلے جانے والا۔ (۲) پر قوت۔

Jet-propulsion : (n) مائع کی تیز دھاروں سے کسی جسم کا آگے بڑھنا ؛ طیارے کا ایک یا زیادہ جیٹ انجن سے آگے بڑھنا۔

Jet pump : (n) ایک پمپ جس میں مائع ، ہوا ، اسٹیم وغیرہ سے تیزی سے ریلا جاتا ہے۔

Jet set : (n) وہ شخص جو برابر بذریعہ طیارہ سفر کرنے کی وجہ سے سماجی طور پر معزز سمجھا جائے۔

Jet stream : (n) (۱) تیز رفتار ہواؤں کا دھارا جو عموماً مغربی

ہوتا ہے اور جس کی چال ۲۵۰ میل فی گھنٹہ ہوتی ہے - (۲) جیٹ انجن سے خارج ہونے والی بھاپ وغیرہ -

Jet ware : (n) عموما سرخ مٹی کے بنے ظروف جن پر جیٹ سیاہ رنگ کی پالش ہو -

Jeth : (n) ہندوؤں کے سال کا ایک مہینہ ؛ جیٹھ ؛ ہندی مہینے کا نام -

Jetness : (n) جیٹ سیاہ ہونے کی صفت یا حالت -

Jetsam : (n) افگندہ ؛ وہ چیزیں جو جہاز کو ہلکا کرنے کے لئے سمند ر میں پھینک دی جائیں اور وہ بہہ کر کنارے پر آجائیں -

Jettage : (n) جیٹی کے استعمال کےلئے جہاز پر عائد ہونے والا محصول -

Jetted : (a) سنگ موسی کے بنے زیورات -

Jettiness : (n) سیاہی -

Jettison : (n) (۱) عام خطرے کے پیش نظر جہاز کو ہلکا کرنے کے لئے سامان پھینک دینا - (۲) پھینک دینا -

Jettison : (v) پھینک دینا ؛ چھٹکارا پالینا ؛ چھوڑ دینا ؛ پھینکنا - (۲) طیارے سے گرانا (جیسے بم ، سامان یا ایندھن) -

Jetton : (n) تانبے وغیرہ کا کٹا ، کنکری (جوئے میں خاص کر تاش کی ہار جیت کا حساب رکھنے کے لئے) ؛ مہرہ ؛ ژتون -

Jetty : (n) (۱) وہ بند یا پل جو بندرگاہ کی حفاظت کے لئے ستونوں پر سمندر کے اندر تک بنا دیا جائے ؛ وہ پل جس پرجہاز سے اُتر کر کنارے پر آتے ہیں - (۲) برج - (۳) (برطانیہ ، روز مرّہ) پتلا راستہ یا فٹ پاتھ -

Jetty : (v) (۱) باہر کی طرف نکلنا یا نکالنا - (۲) پانی میں جیٹی کی طرح توسیع کرنا -

Jetty : (a) کالا سیاہ -

Jetty-head : (n) گھاٹ کا اگلا حصہ -

Jeu : (n) کھیل ؛ تفریح -

Jeu de mots : (n) لفظی کھیل ؛ ابہام ؛ تجنیس ؛ ضلع جگت ؛ ذو معنی لفظ کا مزاحیہ استعمال -

Jeud esprit : (n) ہلکا پھلکا مزاحیہ مضمون -

Jeunesse doree : (n) (۱) (فرانس) جوابی انقلابیوں کا ایک فیشن ایبل گروپ - (۲) دولت اور فیشن کے دلدادہ نوجوان -

Jew : (n) (۱) یہودی ؛ اسرائیلی - (۲) اس قوم کارکن جو فلسطین میں ٦ ویں صدی (ق - م) سے پہلی صدی عیسوی تک اباد تھی اور جہاں یہودیت نے ترقی پائی - (۳) یہودیت کامعتقد - (٤) بھاؤ بٹے کرنے والا شخص -

Jew : (a) یہودی کا سا -

Jew : (v) تجارتی مہارت سے دھوکا دینا -

Jew-baiting : (n) یہودیوں پر ظلم -

Jew-bush : (n) ایک قسم کا پودا جسے Milk plant بھی کہتے ہیں -

Jew-down : (v) مول تول کر کے قیمت کم کرالینا -

Jew-fish : (n) Serranidae جنس کی مچھلی -

Jew lizard : (n) آسٹریلیا کی ایک قسم کی چھپکلی -

Jewel : (n) (۱) قیمتی پتھر ؛ نگ ؛ نگینہ ؛ جواہر - (۲) (قدیم) کوئی ایسی شے جس میں بنیادی قدر ہو - (۳) قیمتی پتھر کا زیور عموما سونے چاندی کا - (٤) بلور یا قیمتی پتھر کی بنی گولی جو کسی نازک مشین میں ہوتی ہے -

Jewel : (v) (۱) نگ لگانا ؛ نگ جڑنا ؛ جواہرات سے مرصع کرنا - (۲) دلکش ، حسین بنانا -

Jewel-block : (n) (جہازرانی) جہاز کے دو بڑے مستولوں سے لٹکائے ہوئے دو چھوٹے کندے جس سے ہو کر بادبانوں کے رسے گزرتے ہیں۔

Jeweller / Jeweler : (n) (۱) جوہری۔ (۲) سنار ؛ جڑتی کا کام کرنے والا۔ (۳) وہ شخص جو نازک سائنسی آلے کی تعمیر و مرمت کا ماہر ہو۔

Jewellery / Jewelry : (n) جواہر فروشی یا گوہر سازی ؛ جواہر سازی ؛ زیورات۔

Jewelling / Jeweling : (n) (۱) جڑاؤ کا کام۔ (۲) قدرتی یا مصنوعی جواہر کا کام۔

Jewelly / Jewely : (a) (۱) جواہر رکھنے والا۔ (۲) جواہر کے مشابہ۔

Jewess : (n) یہودن۔

Jewish : (a) یہودی کا یا اس کے متعلق یا اس کی خصوصیات کا حامل۔

Jewishly : (adv.) یہودی طریقے سے۔

Jewishness : (n) یہودی ہونے کی خوبی یا حالت۔

Jewism : (n) (۱) یہودیت۔ (۲) جو یہودیوں کی خاصیت کا حامل ہو۔

Jewry : (n) (۱) وہ گوشہ یا خطہ یا ضلع جہاں یہودی آباد ہوں؛ یہودی ٹولہ۔ (۲) ملک کی آبادی کا وہ حصہ جو یہودی مذہب کا معتقد ہو ؛ دنیا کی یہودی جماعت۔

Jews ear : (n) کھانے کے قابل پیالہ نما ککرمتا (سانپ کی چھتری) جو پہلے دوا کے طور پر استعمال ہوتا تھا۔

Jews frankincense : (n) Styrax جنس کا ایک پودا۔

Jews harp/Jews -harp : (n) (۱) موسیقی کا ایک آلہ۔ (۲) (جہاز رانی) چین کیبل (Chain-cable) کو لنگر کے حلقے سے ملانے والی ایک زنجیر۔

Jews houses : (n) ٹین گلانے والی بھٹی کے آثار جو Cornwall میں پائے جاتے ہیں۔

Jews stone / Jewstone : (n) ایسی سخت پتھر کا مقامی نام جسے کام میں لانے میں دشواری ہو۔

Jews thorn : (n) دیکھو Christ's thorn

Jewy : (a) یہودی ــــ تحقیراً مستعمل۔

Jezail : (n) افغانوں کی ایک لمبی رائفل۔

Jezebel : (n) (۱) ڈھیٹ یا بد چلن عورت۔ (۲) وہ عورت جو اپنے چہرے پر غازہ لگا کر حسین بنتی ہے۔

Jhangar : (a) تقریباً دو ہزار قبل مسیح کی سندھ گھاٹی کا تمدن جس کی خصوصیت کا پتا بھورے یا سیاہ رنگ کے کھردرے ظروف سے چلتا ہے۔

Jhansi : (a) جھانسی کا یا اس سے متعلق ؛ جھانسی کی مروجہ طرز یا اسٹائل کا۔

Jib : (n) (۱) مثلث نما بادبان جو جہاز میں سب سے آگے ہوتا ہے۔ (۲) حمالہ۔ (۳) (بوجھ اُٹھانے کی کل) کا آگے نکلا ہوا حصہ۔ (٤) (روز مرّہ ، برطانیہ) نچلا ہونٹ یا جبڑا۔

The cut of his jib : اس کی وضع قطع ؛ صورت شکل۔

Jib : (v) (۱) جہاز کے ایک رخ سے دوسرے رخ کی طرف لانا (بادبان) ۔ (۲) (بادبان وغیرہ کا) ایک رخ سے دوسرے رخ کی طرف منتقل ہونا۔

Jib : (v) گھوڑے کا اڑ جانا یا مچل جانا۔ (۲) (مجازاً) (کسی کام میں) آگے بڑھنے سے انکار کرنا دینا ؛ ہچکچانا۔

Jib-boom : (n) وہ بلی جو bowsprit سے آگے کو نکلی ہوتی ہے؛ حمالہ کا آگے کو نکلا ہوا ہاتھ۔

Jib-door : (n) ایک قسم کا دروازہ۔

Jib-guy : (n) ایک مضبوط رسًا جو Jib-boom کو سہارا دیتا ہے۔

Jib halyard : (n) بادبان کش : وہ رسا یارسی جو بادبان چڑھانے اُتارنے کے کام آتی ہے۔

Jib header : (n) مثلث نما بالائی بادبان ۔

Jib stay : (n) وہ سہارا جس پر حمالہ ٹھیک کیا جاتا ہے ۔

Jib traveller : (n) ایک قسم کا آہنی حلقہ ۔

Jibba (h) / Jubba : (n) جبہ ؛ چغہ (مسلمانوں کا) ۔

Jibber : (n) اڑیل گھوڑا ۔

Jibe / Gybe : (v) (۱) ایک رخ سے دوسرے رخ کی طرف اچانک طور پر تیزی سے منتقل ہونا ۔ (۲) جہاز کے راستے کو بدلنا تاکہ بادبان منتقل ہو ۔

Jibe / Gybe : (n) بادبان کا گھومنا ۔

Jibe / Gibe : (v) ہم آہنگ ہونا ؛ مطابق ہونا ۔

Jibi : (n) ایک قسم کی چھوٹی زردی مائل سبز رنگ کی چڑیا جو اب معدوم ہے ۔

Jiffle : (v) (روز مرّہ ، انگلستان) بے چینی سے چلنا ؛ پریشانی میں حرکت کرنا ۔

Jiffy / Jiff : (n) لمحہ ؛ وقت کا تھوڑا وقفہ ۔

In a jiffy : خصوصاً اس محاورہ کے ساتھ مستعمل ۔

Jig : (n) (۱) رقص کی ایک دلچسپ قسم ؛ مستانہ رقص جو آج بھی آئر لینڈ میں مروج ہے اور پہلے ۱٦ ویں اور ۱۷ ویں صدی میں مروج تھا ۔ (۲) ایسے رقص کی موسیقی ؛ رقص کا تیز رو آہنگ؛ ناچ کی گت ۔ (۳) چال ؛ ترکیب ؛ تدبیر ؛ خصوصاً اس محاورہ میں مستعمل The jig is up ۔ (٤) مختلف میکانکی آلے اور سادہ مشین کا نام خصوصاً کچی دھات کو پانی میں گھول کر چھلنی میں چھاننے کا آلہ جس سے موٹے ریزے باریک ریزوں سے علاحدہ ہو جائیں ۔ (٥) (کان کنی ، کوئلہ) ایک طریقہ جس سے کوئلہ انتصابی حرکت کے ذریعہ پانی میں صاف کیا جاتا ہے ۔ (٦) ایک مشین جس سے رنگائی کا کام لیا جاتا ہے ۔ (۷) ناظم اوزار ؛ جگ ۔

In jig time : (phr.) تیزی سے ؛ مستعدی سے ۔

The jig is up : (phr.) کھیل ختم ہوگیا ۔

Jig : (v) (۱) عالم مستی میں رقص کرنا ؛ البیلا ناچ ناچنا ۔ (۲) تیزی سے حرکت دینا ؛ اوپر نیچے یا آگے پیچھے دھکے دینا ۔ (۳) عموماً پانی میں تیز حرکت دے کر علاحدہ کرنا (جیسے کوئلہ کو سلیٹ سے)؛ چھاننا ؛ نیارنا ۔ (٤) جھٹکے دے کر مچھلی پکڑنا ۔ (٥) سوراخ کرنا (جیسے کنواں میں) ۔

Jig-back : (a) ایسے دو حمالے (carriers) جو اوپر نیچے باری باری جاتے ہوں ؛ ہوائی ٹراموے کے لئے مستعمل ۔

Jig-jog /-a-jog /-a-jig : (v) اوپر اور نیچے جھٹکے سے اچھلنا ۔

Jig-jog : (n) جھٹکے سے اچھلنے والے کی حرکت ۔

Jig-joggy : (a) اوپر نیچے اچھلنے والا ۔

Jig-man : (n) (رنگائی کا کام کرنے والی) مشین چلانے والا ۔

Jig-saw : (n) (۱) ایک چھوٹا آرا جو مشین سے چلتا ہے ۔ (۲) آرے کا معمہ (جس میں آرے کی شکل کے کٹے ہوئے ٹکڑوں کو جوڑنا پڑتا ہے) ۔

Jig-saw : (v) (۱) کاٹنا یا بنانا ۔ (۲) ترتیب دینا یا پیچیدہ طور پر رکھنا (آرے کے معمے کی مانند) ۔

Jig-saw : (a) (۱) آرے کے کٹے ہوئے ٹکڑوں سے بنا ہوا ۔ (۲) پیچیدہ نقش و نگار کا حامل ؛ پیچیدہ نقش و نگار والا ؛ نازک نقش و نگار کا اشاریہ ۔ (۳) آرے کے معمے یا اس کے علاحدہ ٹکڑوں کی مانند ۔

Jig-saw puzzle : (n) آرے کا معمہ جس میں آرے کی شکل کے کٹے ہوئے ٹکڑوں کو جوڑنا پڑتا ہے ؛ وہ معمہ جو تصویر کو چھوٹے ٹکڑوں میں کاٹ کر بنتا ہے ۔

Jigaboo : (n) حبشی اکثر بُرا سمجھا جاتا ہے ۔

Jigger : (n) (۱) چھوٹی چرخی جو رسی سے پھرتی ہے ۔

(۲) چھوٹا بادبان ؛ چھوٹی کشتی - (۳) (عامیانہ) انٹی (بلیرڈ) کی چھڑی کی ٹیکن - (٤) ایک میکانکی آلہ جو جھٹکے کے ساتھ کام آتا ھے ؛ ایک مشین جس سے جوتے کے باہری حصے کی پالش کی جاتی ھے - (٥) ایک ناپ جس کے مطابق مشروبات میں آمیزش کی جاتی ھے - (٦) مچھلی مارنے کا جال - (۷) شراب کشید کرنے کا غیر قانونی کارخانہ - (۸) (امریکا) شراب کا ایک گھونٹ ؛ ڈرام ؛ چھوٹا گلاس جس میں ایک ڈرام شراب سمائے -

**Jigger : (v)** (۱) (مچھلی کے لئے) جھٹکا دے کر کھینچنا - (۲) جھٹکے دینا - (۳) بدلنا یا چالاکی سے نئی ترتیب دینا -

**Jigger man : (n)** (۱) کوزہ گر ؛ سفال ساز - (۲) وہ جو سان کو تیز کرے اور چمکائے -

**Jigger saw : (n)** آرا جو مشین سے چلتا ھے -

**Jigger up : (v)** (عامیانہ) انتشار پیدا کردینا ؛ خراب کر دینا -

**Jiggered : (a)** مردود ؛ مطعون -

**Jiggermast : (n)** چاربادبانوں کی کشتی کا پچھلا بادبان -

**Jiggers : (interj.)** انتباہ کے لئے مستعمل خصوصاً یہ کہ پولیس آرہی ھے !

**Jiggery-pokery : (n)** (۱) (خصوصاً برطانیہ میں) مہمل ؛ فضول - (۲) ساز باز ؛ جوڑ توڑ -

**Jigget : (v)** جھٹکے کے ساتھ حرکت کرنا -

**Jiggety : (a)** غیر مستقل ؛ جھٹکے دینے والا -

**Jigging : (n)** چھاننے کا عمل خصوصاً خام دھات کو چھاننے کا ایک طریقہ -

**Jigging-machine : (n)** چھاننے کی مشین -

**Jigging sieve : (n)** خام دھات چھاننے کی چھلنی -

**Jiggish : (a)** مستانہ حرکت یا رقص کے لئے موزوں -

**Jiggle : (n)** (۱) ہلکے ہلکے جھٹکے دینا ؛ دھیرے دھیرے چلانا - (۲) ہلکے ہلکے جھٹکے سے چلنا -

**Jiggle : (n)** (۱) دھیرے دھیرے چلنے والے کی رفتار - (۲) اسٹاک کی قیمت میں ہلکا اتار چڑھاؤ -

**Jiggly : (a)** غیر مستقل ؛ دھیرے دھیرے چلنے والا -

**Jihad : (n)** دیکھو Jehad

**Jill : (n)** Gill کی متبادل شکل -

**Jill-flirt : (n)** Gill-flirt کامتبادل -

**Jillet : (n)** (اسکاٹ لینڈ) آوارہ لڑکی ؛ فاحشہ -

**Jillion : (n)** بہت بڑی تعداد -

**Jillion : (a)** بہت زیادہ (تعداد میں) -

**Jilt : (n)** (۱) (متروک) فاحشہ ؛ قحبہ - (۲) وہ عورت جو اپنے پہلے عاشق کو ترک کر دے ؛ بے وفا - (۳) وہ مرد جو عشق کے معاملات میں غیر ذمہ دار ہو -

**Jilt : (v)** (۱) ترک کر دینا یا چھوڑ دینا (عاشق کو امید دلا کر) قطع تعلق کرنا ؛ اقرار محبت کر کے پھر جانا - (۲) (متروک) دھوکا دینا ؛ فریب دینا -

**Jim crow : (n)** (۱) حبشی — عموماً ناگوار سمجھا جاتا ھے - (۲) امتیاز (جیسے تعلیمی مواقع ، سماجی حقوق یا نقل و حمل کی سہولتوں میں) - (۳) پٹریوں کو موڑنے یا سیدھا کرنے والی مشین ؛ مسطح کرنے والی مشین جو دونوں جانب سے مسطح کرتی ھے -

**Jim-crow : (a)** (۱) امتیازی قوانین کی تائید کرنے والا ؛ ایسی طرز معاشرت کا حامی - (۲) نسلی گروپ یا فرقہ کے لئے مخصوص -

**Jim-crow : (v)** (نیگرو کے خلاف) امتیاز روا رکھنا -

Jim crowism : (n) نسلی علاحدگی ؛ نسلی امتیاز ۔

Jim-dandy : (n) عمدہ قسم ؛ اعلیٰ نمونہ ۔

Jim-dandy : (a) عمدہ ؛ اعلیٰ ۔

Jim-jams : (n) (۱) (عامیانہ) دیوانگی ؛ ہذیان خمری ۔ (۲) گِھن اور خوف ۔

Jimmy : (n) Jemmy کی متبادل شکل ۔

Jimmy : (n) (۱) (آلہ) سبّل ؛ سبلك ؛ چھوٹا سابر ۔ (۲) کوئلہ گاڑی ۔

Jimmy : (v) سبلك سے کھول دینا ۔

Jimp : (a) (۱) (روز مرّہ ، برطانیہ) پتلا اور ترشا ہوا ؛ چھریرا ۔ (۲) قلیل المقدار ؛ خفیف ۔

Jimp : (v) کم کر دینا ؛ مختصر کر دینا ؛ چھوٹا کرنا ۔

Jimply : (adv.) ناکافی طور پر ۔

Jimpness : (n) کمی ؛ چھوٹائی ۔

Jimson weed / Jimpson : (n) ایك زہریلی جڑی ؛ دھتورا ۔

Jin : (n) دیکھو Gin / Jinn

Jina : (n) جین مت کے مطابق جس نے اپنی ریاضت سے مادی و عارضی حیات پر فتح پائی ہو ؛ ترتھنکار ۔

Jingall : (n) Gingall کی متبادل شکل ۔

Jingle : (v) (۱) جھنکارنا ؛ جھنجھنانا ۔ (۲) عبادت میں یکساں آوازوں کی جھنکار ہونا ؛ نثر یا نظم میں لفظوں سے کھیلنا ۔

Jingle : (n) (۱) جھنکار ؛ جھناکا ؛ چھوٹی گھنٹیوں یا زنجیر کی کڑیوں کی آواز ۔ (۲) یکساں آواز ( کے لفظوں کی) جھنکار ؛ ایسی نظم جس میں خاص آواز کی تکرار ہو ؛ گیت ۔ (۳) آسٹریلیا یا آئرستان کی دو پہیوں کی ٹپ دار گاڑی ۔

Jingler : (n) وہ شخص یا شے جو جھنکار پیدا کرے ۔

Jinglingly : (adv.) جھنجھناتے ہوئے ۔

Jingly : (a) جھنکار پیدا کرنے والی صفت کا حامل ؛ تکرار پیدا کرنے والا ۔

Jingo : (interj.) (عامیانہ) قسم ۱۰۰ پیسے کی ۔ عموماً By jingo کے محاورہ میں ۔

Jingo : (n) شیخی باز وطن پرست ؛ جنگ جوئی کی پالیسی کا حامی ؛ اکڑ بازی ؛ اکڑفوں ۔

By Jingo : ہلکی قسم ۔

By jingo : اثبات کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Jingo : (a) جنگ جویانہ ؛ اکڑ بازی ۔

Jingoish : (a) جنگ جویانہ وطن پرستی کا حامل ۔

Jingoism : (n) جنگ جویانہ وطن پرستی ؛ جنگ جوئی کی پالیسی ۔

Jingoist : (n) جنگ جو وطن پرست ۔

Jingoist / Jingoistic : (a) جنگ جویانہ ؛ جنگ جویانہ وطن پرستی کا حامل ۔

Jingoistically : (adv.) جارحانہ وطن پرستی سے ؛ جنگ جویانہ وطن پرستی سے ۔

Jingoring : (n) (اسکاٹ لینڈ) ایك طرح کا کھیل جس میں بچے ہاتھ جوڑ کر ایك مرکز کے گرد رقص کرتے ہیں ۔

Jink : (n) (۱) خرمستیاں ؛ ہڑبونگ ؛ رنگ رلیاں ۔ (۲) خرمستی کرنے والے کا عمل ۔

Jink : (v) (۱) تیزی سے حرکت کرنا ؛ پھرتی سے گھوم جانا ۔ (۲) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) رنگ رلیاں منانا ؛ خرمستی کرنا ؛ مکریا فریب سے شکست دینا ؛ (رگبی (Rugby) فٹ بال میں ) شاطرانہ جواب دینا ۔

Jinker : (n) (۱) (آسٹریلیا) ایك قسم کی گاڑی جس میں دو چار

پہیئے ہوتے ہیں اور اس کا استعمال خاص طور پر لکڑی یا شہتیر ڈھونے میں ہوتا ہے ۔ (۲) دو پہیئے والی گاڑی ۔

Jinn/Jinni /Jinee/Jin/Ginn/Gin : (n) (۱) جن ؛ زمین پر رہنے والی نیك یا خبیث ارواح جو مختلف شکلیں اختیار کرنے کی صلاحیت رکھتی ہیں ۔ (۲) فوق الفطری وجود ؛ خصوصاً وہ جو انسانی شکل میں ظاہر ہو اور عامل کے احکام کی تعمیل کرے ۔

Jinnah cap : (n) جناح کیپ ؛ جناح ٹوپی ۔

Jinnee / Jinneejeh : (n) جن کا واحد ۔

Jinny : (n) ایك قسم کی کرین جس کے ذریعہ گاڑی کے اتارنے یا اوپر لانے کا کام لیا جاتا ہے ۔

Jinny-road : (n) ایك خود کار سطح مائل ۔

Jinricksha / Jinirikisha : (n) دو پہیئے کی ایك چھوٹی مسافر لیجانے والی گاڑی جسے ایك آدمی کھینچتا جاتا ہے اور جو سب سے پہلے جاپان میں استعمال ہوئی ۔

Jinx : (n) بد قسمت شخص یا چیز ۔

Jinx : (v) بد قسمت ہونا ؛ بد قسمتی میں گھرنا ۔

Jirga / Jirgah : (n) جرگہ ؛ افغان سرداروں کی کونسل ۔

Jitney : (n) (۱) پانچ سنٹ ۔ (۲) بس ؛ منی بس جو مسافروں کے نقل و حمل کے لئے استعمال میں آئے ؛ بجلی سے چلنے والا ٹرك جو اسٹیشن وغیرہ سے سامان لیجانے کے لئے استعمال ہو ۔

Jitter : (v) بد حواس ہونا ؛ بد حواسی کے ساتھ کام کرنا ۔

Jitterbug : (n) وہ شخص جو جذبات انگیز موسیقی کی تال پر رقص کرتا ہے ۔ (۲) بد حواس شخص ۔

Jitters : (n) بے انتہا بد حواسی ۔

Jittery : (a) بد حواس ہونے والا ۔

Jiu Jitsu : ہتھیار کے بغیر خود دفاعی کا ایك جاپانی طریقہ یا فن جس کی کامیابی کا انحصار بہت حد تك فریق مخالف کی طاقت اور وزن کو ناکارہ بنا دینے یا اس کو زخمی کر دینے کے اصول پر مبنی ہوتا ہے ۔ اب یہ فن وسیع پیمانے پر جسمانی تربیت کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Jiva : (n) (۱) (ہندو مت) زندگی کی حیات افروز توانائی ؛ روح ۔ (۲) (جین مت) نفس فرد ؛ حیات ۔

Jivamukti : (n) (ہندو مت) روحانی نجات یا نجات جو زندگی میں حاصل ہو ۔

Jive : (n) (۱) (عامیانہ) بکواس ؛ گمراہ کن گفتگو ۔ (۲) کوئی بھی غلط چیز ؛ بے کار یا گمراہ کن چیز ۔(۳) جاز خصوصاً بلند آہنگ اور تیز جاز ۔ (٤) جاز کی دھن پر رقص ۔

Jive : (v) (۱) فضول بات کرنا ؛ مہمل گفتگو کرنا ؛ گمراہ کرنا ۔ (۲) (عامیانہ) دق کرنا ۔ (۳) Jive بجانا ؛ Jive ناچنا ۔

Jiver : (n) (۱) گمراہ کرنے والا ؛ واہیات باتیں کرنے والا ؛ موسیقار ؛ رقاص ۔

Jo / Joe : (n) (۱) (متروك) مسرت ؛ خوشی ۔ (۲) محبوبہ ؛ معشوقہ ۔

Joan : (n) ایك دیہاتی لڑکی ۔

Job : (n) (۱) مزدوری (خصوصاً وہ کام جو اجرت پر یا نفع کی خاطر کیا جائے) ؛ پوزیشن ؛ کام ۔ (۲) کوئی ایسا معاملہ جس میں ذاتی منافع کو فرائضِ منصبی پر ترجیح دی جائے ۔ (۳) کار خدمت ؛ فرض منصبی ؛ کام کی خوبی ؛ اس کا نتیجہ یا اس کا ثمرہ ۔ (٤) مزدوری کا کام ؛ ایك مجرمانہ مہم خصوصاً ڈاکہ زنی ۔ (٥) کاروبار ؛ معاملہ ؛ دھندا ؛ کوئی ایسی ذمہ داری جس میں غیر معمولی محنت درکار ہو ؛ سعی ؛ کوشش ۔ (٦) شغلی ؛ پیشہ ؛ ملازمت ؛ کام کے انجام دینے کا اصل طریقہ ؛ خدمات کی سرگرمی ۔ (۷) عمل جنائی ؛ جنایت ؛ مجازات جنائی ۔ (۸) واقعہ ؛ سانحہ ؛ حادثہ ؛ ماجرا ؛

Job : (v) (۱) کونچنا ؛ هولا مارنا۔ (۲) گھوڑے کو دبانے سے تکلیف پہنچانا ۔ (۳) دہانے کو جھٹکا دینا ۔

Job analysis : (n) مفصل جائزہ اور تنقیدی مطالعہ کے ذریعہ کسی کام یا مزدوری کی صحیح خصوصیات کا تعین ۔

Job card : (n) لاگت نامہ ۔

Job carriage : (n) کرایہ کی گاڑی ۔

Job classification : (n کام کی درجہ بندی ؛ کام کی نوعیت یا مشاہرے کی بنیاد پر ۔

Job evalution / -rating : (n) کسی ادارے کے ہر کام یا ملازمت کا باقاعدہ کیفیتی جائزہ ، کام کی خصوصیات کے لئے نمبر دے کر یا کام کے حالات کا موازنہ کر کے (جیسے ذہنی کوشش ، تجربہ اور ذمہ داری کی ضرورت) تاکہ ملازمت کے نظام مراتب میں ملازمت کی باہمی پوزیشن کا تعین ہو سکے اور اجرت کی شرح مقرر ہو۔

Job-gardener : (n) کرایہ کا مالی ۔

Job-horse : (n) کرایہ کا گھوڑا ۔

Job lot : (n) (۱) متفرق سامان بکری کے لئے ؛ مال جو سٹے کے لئے خریدا جائے ۔ (۲) پھٹکل سامان یا مصنوعات ۔

In job lots : تھوک ۔

Job price : (n) (۱) کرایہ کی چیزوں کے لئے ادا کی ہوئی قیمت ۔ (۲) پھٹکر سامان کی قیمت ۔

Job sheet : (n) (۱) ہدایت نامہ جس سے مزدور کو کام کرنے میں مدد ملے ۔ (۲) لاگت نامہ ۔

Job specification : (n) ملازمت کی مخصوص تشریح جو ذہنی اور جسمانی صلاحیتوں پر زور دیتی ہے نیز خاص مہارت کو ملحوظ رکھتی ہے تاکہ انتخاب اور تقرری میں آسانی ہو۔

کام انجام دینے کا ٹھیکہ ۔ (۹) Job-carriage اور Job-horse کا مخفف ۔ (۱۰) (جمع میں) ناقص یا آہستہ فروخت ہونے والے سامان جو قیمت گھٹا کر بیچے جائیں ۔ (۱۱) (عامیانہ) نقصان رساں کام عموماً اس محاورہ میں مستعمل 'do a job on'۔ (۱۲) (چوروں کی اصطلاح) جرم ۔ (۱۳) کام کا نتیجہ بالخصوص بہتر کارکردگی کی صورت میں ۔ (۱٤) ملازمت یا روزگار میں ادائیگی کی پوزیشن ۔

Bad job : لاحاصل کام ؛ وہ کام جس میں محنت اکارت جائے ؛ نا کام کوشش۔

By the job : (phr) کام کے حساب سے ۔

On the job : (۱) (عامیانہ) مشغول ؛ مصروف ۔ (۲) چوکس ۔

Out of job : بے روزگار ؛ بے کار ۔

To do (a person's job) or to do the job for : (phr) کسی کو برباد کرنا ؛ کام تمام کرنا ۔

To have a job to do something : مشکل ہونا ؛ دشوار ہونا ؛ رسائی سے باہر ہونا ۔

To make a job of : (phr) کامیابی سے انتظام کرنا ۔

Job : (n) ایک قدیم سردار خاندان جس کی داستان پر عہد عتیق مشتمل ہے ۔

Job : (v) (۱) اجرت پر کام کرنا ؛ متفرق کام کرتے رہنا ۔ مزدوری کرنا ۔ (۲) گھوڑے یا گاڑیاں کرائے پر دینا یا لینا ۔ (۳) دلالی پر تھوک مال کی خرید و فروخت کرنا ۔ (٤) (تمسکات) (اسٹامپ) کا کاروبار کرنا ۔ (٥) خدمات مفوضہ سے ذاتی منافع حاصل کرنا ۔ (٦) کسی معاملہ میں بددیانتی سے کام کرنا ۔

Job : (a) کام یا مزدوری سے متعلق ۔

Job : (v) (۱) (خصوصاً روز مرّہ) چھری مارنا ۔ (۲) (خصوصاً آسٹریلیا میں) شدید ضرب لگانا ۔

Job : (n) (کرکٹ) ایک ہاتھ سے ضرب لگانا ۔

Job work : (n) پھٹکل کام ؛ متفرق کام جس کی اجرت فوراً دیدی جائے ۔

Jobation : (n) دیکھو Jawbation

Jobber : (a) نوك زن ؛ سوراخ کرنے والا ۔

Jobber : (n) (۱) مزدور ۔ (۲) خدمت گار ۔ (۳) دلال ۔ (٤) گاڑی گھوڑا وغیرہ کرایہ پر دینے یا لینے والا ؛ رشوت لینے والا ۔

Jobbernowl : (n) (۱) احمق ؛ کند ہ‍ نا تراش ؛ کاٹھ کا الّو ۔ (۲) کھوکھلا دماغ ؛ دماغ جس میں گوبر بھرا ہو ۔

Jobbery : (n) بد دیانتی کا کام ؛ سیاسی پیچ یا گول مال ؛ بے ایمانی ؛ رشوت ستانی ؛ دلالی ؛ آڑھت ۔

Jobbing : (v&n) (۱) کام کرنے کا عمل ؛ مزدوری کرنے کا فعل ؛ مقاطعہ کاری ۔ (۲) وہ شخص جو گھوڑے گاڑی کو کرایہ پر دیتا ہو ۔

Jobbish : (a) خدمت گار ؛ تیز کام کرنے والا ۔

Jobble : (n) (روز مرّہ ، انگلستان) چھوٹی مقدار یا وزن ۔

Jobholder : (n) سرکاری ملازم ؛ جو باقاعدہ ملازمت میں ہو ۔

Jobless : (a) (۱) بے روز گار ؛ بے روز گار سے متعلق یا جو اس کے لئے مفید ہو ۔

Joblessness : (n) بے روزگاری ۔

Jobmaster : (n) (۱) (برطانیہ) جو شخص گھوڑے اور گاڑیاں کرایہ پر دیتا ہو ۔ (۲) گھوڑے کے اصطبل کا مالك ۔

Job's comforter : (n) غمخواری کے پردے میں دشمنی کرنے والا ۔

Job 's news : (n) مصیبت ؛ آفت کی خبر ۔

Job 's post : (n) مصیبت ؛ آفت کی خبر لانے والا ۔

Job 's tears : (n) (۱) بیج کے سفید اور سخت دانے جو تسبیح یا گلوبند کے لئے بکتے ہیں ۔ (۲) (واحد میں) ایك ایشیائی گھاس ۔

Jocism : (n) ایك رومن کیتھولك تحریك جو مزدوروں کے درمیان تھی ۔

Jocist : (n) رومن کیتھولك تحریك کارکن ۔

Jocist : (a) رومن کیتھولك تحریك سے متعلق ۔

Jock : (n) (۱) (فوجی عامیانہ) ہائی لینڈ کا سپاہی ۔ (۲) عوام کا آدمی ؛ عوامی آدمی ؛ مقبول آدمی ۔ (۳) دیہاتی ؛ دہقانی ۔

Jocker : (n) (عامیانہ) لوطی ؛ مسخرہ ۔

Jockey : (n) (۱) چابك سوار ۔ (۲) چھوکرا ؛ پٹھو ؛ گرگا ۔

Jockey : (v) (۱) ٹھگنا ؛ فریب دینا ؛ دھوکہ دے کر کوئی کام کرانا ۔ (۲) گھوڑے پر سوار ہونا ؛ ٹرائیور ہونا ۔ (۳) ہوشیاری سے کام نکالنا ؛ جوڑ توڑ کرنا ۔ (٤) چابك سوار ہونا ۔ (٥) فائدے کے لئے ساز باز کرنا ۔

Jockey-cap : (n) گھوڑ سوار کی ایك خاص قسم کی ٹوپی ۔

Jockey club : (n) ایسے اشخاص کی جماعت جو گھوڑ دوڑ کا انتظام کرتے ہیں ۔

Jockey coat : (n) ایك قسم کا لبادہ ۔

Jockey ship : (n) گھوڑ سواری کا آرٹ ؛ جاکی کا پیشہ ۔

Jockey sleeve : (n) جوکی کوٹ کی طرح کی آستین ۔

Jockeydom : (n) جاکیوں کی جماعت ۔

Jockeying : (v&n) (۱) گھوڑ سواری ؛ چابك سواری ۔ (۲) فریب ؛ نیرنگ ۔

Jockeyism : (n) گھوڑ سواری کی طرز ؛ اسٹائل اور عمل ۔

Jocko / Jacko : (n) افریقہ کا ایك بندر جو اپنی حرکتوں میں انسان سے ملتا جلتا ہے اور قد میں تین چار فٹ کا ہوتا ہے ؛ افریقہ کا لنگور (چمپانزی) ۔

**Jockteleg / Jacklag / Jockleg : (n)** کھٹکے دار شکاری چاقو۔

**Jocose : (a)** خوش مزاج ؛ خوش طبع ؛ ظریف ؛ ٹھٹھول باز ؛ پُر مذاق ؛ مسخرے کا ؛ مذاق کا حامل۔

**Jocosely : (adv.)** مذاق سے ؛ خوش طبعی سے ۔

**Jocoseness : (n)** مذاق ؛ ٹھٹھول ؛ خوش مزاجی۔

**Jocoserious : (a)** نیم خوش طبع ؛ نیم ظریف ؛ نیم سنجیدہ۔

**Jocosity : (n)** (۱) خوش طبع ہونے کی صفت یا حالت۔ (۲) ٹھٹھول ؛ مسخرا پن ؛ خوش طبعی۔

**Jocular : (a)** خوش طبع ؛ خوش مزاج ؛ پُر مذاق ؛ ظریفانہ ؛ ہنسی کا ؛ مذاقیہ ؛ ٹھٹھول باز ؛ شگفتہ ۔

**Jocularity : (n)** خوش طبع ہونے کی حالت یا کیفیت جس میں ٹھٹھول اور بد مذاقی خاص طور پر نمایاں ہوں۔

**Jocularly : (adv.)** مذاق سے ؛ ٹھٹھول سے ۔

**Joculator : (n)** یورپ کے دور وسطیٰ کا مسخرہ جو گھوم گھوم کر لوگوں کی دلچسپی کا باعث ہوتا تھا ۔

**Jocund : (a)** (۱) زندہ دل ؛ رنگیلا ؛ ہنسوڑ۔ (۲) خوشگوار ؛ شگفتہ۔

**Jocundity : (n)** (۱) شگفتگی ؛ زندہ دلی۔ (۲) خوش کن کام یا گفتگو۔

**Jocundly : (adv.)** زندہ دلی سے ۔

**Jocundness : (n)** زندہ دلی کی حالت یا کیفیت۔

**Jodel : (n)** (۱) الاپنا ۔ (۲) گنگنانا ۔

**Jodhpur : (a)** (۱) جودھ پور کا یا اس شہر سے متعلق ؛ جودھ پور میں مروجہ طرز کا ۔ (۲) گھوڑ سواری کا لباس جو گھٹنے سے ٹخنے تک تنگ ہوتا ہے ۔

**Jodhpur boot /- shoe : (n)** گھوڑ سواری کے جوتے ۔

**Jodo : (n)** (۱) پاکیزہ زمین۔ (۲) جاپان کے بودھوں کا فرقہ جو ۱۱۷۵ء میں وجود میں آیا تھا اور جس کا یہ یقین تھا کہ جو بودھ کا نام لیں گے اور نیک زندگی بسر کریں گے انھیں پاکیزہ زمین میں نئی زندگی عطا ہوگی۔

**Joe / Jo : (n)** (عامیانہ) قہوہ۔

**Joe : (n)** (۱) ایسے آدمی کے لئے مستعمل ہے جس کا نام معلوم نہ ہو۔ (۲) (عامیانہ) شخص ؛ آدمی۔ (۳) چارپینی (Penny) کا سکّہ۔

**Joe Manton : (n)** جوسف مینٹن (Joseph Manton) کی بنائی ہوئی بندوق کا نام۔

**Joe miller : (n)** (۱) مذاق خصوصاً پٹا ہوا۔ (۲) مطائبات کا مجموعہ۔

**Joe-millerism : (n)** ہجویات اور لطائفات کا حامی۔

**Joey : (n)** کنگارو کا بچہ ؛ کسی جانور کا بچہ۔

**Joey : (n)** (۱) (برطانیہ) ایک چھوٹا سکّہ۔ (۲) سرکس کا مسخرہ۔

**Jog : (v)** (۱) ٹھیلنا ؛ جھنجھوڑنا ۔ (۲) اپنی طرف متوجہ کرنے کے لئے ٹھوکا دینا ۔ (۳) یاد تازہ کرنا یا کرانا ؛ حافظے پر زور ڈالنا ۔ (٤) ڈگمگاتے ہوئے چلنا ۔ (٥) دقت سے قدم اٹھانا ؛ گھسیٹنا ۔ (٦) روانہ ہونا ؛ چل دینا ؛ راہ لینا ۔ (٧) کسی نہ کسی طرح کام چلائے جانا ؛ کسی نہ کسی طرح وقت گزارنا ۔ (٨) ایک لمحہ کے لئے (مشین) چلانا ۔ (٩) ٹھوک کر کاغذ کے تختوں کو ملانا ۔

**Jog : (n)** (۱) جھٹکا ؛ دھکا ؛ ٹھوکا (توجہ دلانے کے لئے)۔ (۲) ہلکی دلکی ؛ سست رفتار۔

**Jog : (n)** (۱) ایک معمولی موڑ (خط ، سڑک یا دیوار کی) جو بقیہ سمت میں حائل ہو ؛ ایک قائمہ الزاویہ ابھار ۔

**Jog : (v)** گھومنا ؛ موڑ لینا ۔

Jog-jog : (a) بے رنگ ؛ بے لطف ؛ نپی تلی رفتار کا حامل۔

Jog-jog : (adv.) حرکت یا کام آہستہ کے ساتھ ؛ سست رفتاری کے ساتھ۔

Jog trot : (n) (۱) ہلکی دلکی (گھوڑے کی چال)۔ (۲) نپی تلی رفتار۔

Jog-trot : (a) دیکھو Jog-jog

Jog trot : (v) نپی تلی رفتار سے چلنا۔

Jog trot : (adv.) نپی تلی رفتار کے ساتھ۔

Jog trotter : (n) (اسکاٹ) نپی تلی رفتار سے چلنے والا۔

Jogger : (n) جھنجھوڑنے والا ؛ حافظے پر زور دینے والا ؛ روانہ ہونے والا۔

Joggle : (v) ہلانا ؛ ہچکولے دینا ؛ جھنجھوڑنا ؛ ٹھوکا دینا ؛ آگے پیچھے یا اوپر نیچے آہستہ ہلانا۔

Joggle : (n) ہچکولا ؛ ہلکا سا جھٹکا۔

Joggle : (n) (۱)(معماری) دو پتھروں یا لکڑیوں کا جوڑ (تاکہ ایک دوسرے پر نہ پھسلیں)۔ (۲) جوڑ جو اس طرح بنے۔

Joggle : (v) ایسے جوڑ کے ذریعہ ملانا یا جڑانا۔

Joggle post : (n) لکڑیوں کے جوڑ سے بنا ہوا پایہ۔

Johannes / Joannes : (n) پرتگال کا ایک قدیم طلائی سکہ جو پہلے ۱۸ ویں صدی میں مسکوک ہوا تھا۔

Johannesberger : (n) جو ہانسبرگ کا رہنے والا یا شہری۔

Johannesburg : (a) جوہانسبرگ کا یا اس سے متعلق ؛ یہاں کے مروجہ طرز سے متعلق۔

Johannine : (a) یوحنا حواری کا یا اس سے متعلق ؛ عہد نامہ جدید سے متعلق۔

John : (n) (۱) شخص ؛ کوئی معمولی آدمی۔ (۲) بیت الخلا ؛ جائے ضرور۔

John-a-dreams : (phr) اہل خواب و خیال ؛ خیال باف آدمی ؛ خواب و خیال والا۔

John-apple : (n) دیکھو Apple John

John barleycorn : (n) تیز شراب۔

John boat : (n) ایک قسم کی پتلی اور چپٹی تہ والی کشتی جس کا استعمال ندیوں اور جھرنوں میں ہوتا ہے۔

John bull : (n) انگریز قوم ؛ (مثالی) انگریز۔

John bullism : (n) مثالی انگریزی کردار ؛ خصوصیت قوم (انگریز)۔

John china man : (n) (۱) (مثالی) چینی ؛ چینی قوم۔ (۲) چینی مہاجر جو امریکا یا آسٹریلیا میں رہتا ہے۔

John citizen : (n) ایک مثالی شہری ؛ اوسط شہری۔

John company : (n) ایسٹ انڈیا کمپنی کا عرفی نام۔

John doe : (n) قانون میں فرضی نام۔

John dory : (n) (۱) ایک نام۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی کا نام۔

John-go-to-bed-at-noon : بعض پھولوں کے نام جو دو پہر کے وقت بند ہوجاتے ہیں۔

John law : (n) پولیس ؛ افسرِ قانون ؛ قانونی عہدہ دار ؛ سرکاری وکیل۔

Johne's bacillus : (n) ایک جرثومہ جس سے جون کی بیماری ہوتی ہے۔

Johne's disease : (n) مویشیوں کی ایک مہلک بیماری جس میں آنتوں میں سوجن ہوجاتی ہے اور شدید اسہال ہوتا ہے۔ یہ جون نامی جرثومہ سے پیدا ہوتی ہے۔

Johnian : (a) سینٹ جانسن کالج ؛ کیمرج کارکن یا طالب علم۔

Johnny / Johnnie : (n) (۱) شخص ؛ آدمی۔ (۲) یار ؛ ساتھی۔ (۳) چھیلا۔ (٤) بنا کالر کے چھوٹی آستین اور پیچھے سے کھلا ہوا گاؤن یا جیکٹ جو عموماً اسپتالوں میں بیماروں کو پہنایا جاتا ہے۔

Johnny cake : (n) گیہوں یا مکئی کا کیک ۔

Johnny collar : (n) ایک چھوٹا گول یا نوک دار کالر جو گردن سے سٹا رہتا ہے ۔

Johnny house : (n) باہری بیت الخلا ۔

Johnny-on-the-spot : (n) وہ شخص جو ہمیشہ کام کے لئے تیار ہو ۔

Johnny raw : (n) ناتجربہ کار ؛ خام کار ؛ اناڑی ؛ مبتدی ؛ طفل مکتب ؛ ان گھڑ ۔

Johnson noise : (n) حراری شور ۔

Johnsonese : (n) جانسن کے طرز کی عبارت ؛ ایک ادبی اسلوب جس میں لاطینی الفاظ کا کثرت سے استعمال ہوتا تھا ۔

Johnsonian : (a) (۱) ساموئل جانسن کا یا اس سے متعلق یا اس کی خصوصیات کا حامل ۔ (۲) جانسن کے انداز تحریر کے مشابہ ؛ پاکیزگی ؛ رفعت اور حسن کا حامل ؛ جس میں متوازن عبارت آرائی اور لاطینی کے مشتق الفاظ کی کثرت ہو ۔

Johnsonian : (n) ساموئل جانسن یا اس کی تحریر کا مقلد یا پرستار ۔

Johnsonianism : (n) جانسن کی تحریر کی پیروی ۔

Johnsonize : (v) جانسن کی تحریر کی پیروی کرنا ؛ جانسن کا اسلوب اختیار کرنا ۔

Joie de vivre : (n) زندگی سے عمیق یا شگفتہ لذت یابی ؛ صحت مند زندگی گزارنے کا احساس ۔

Join : (v) (۱) جوڑنا ؛ ملنا ؛ ملانا ۔ (۲) دو نقطوں کو خط سے ملانا ۔ (۳) متحد ہونا ؛ شریک ہونا ؛ رشتہ جوڑنا ؛ مربوط ہونا ۔ (٤) جڑنا ۔ (٥) شامل ہونا ؛ شریک ہونا ۔ (٦) کسی کے سلتھ آملنا ۔ (۷) (کلب وغیرہ کا) رکن بننا ؛ داخل ہونا ۔ (۸) (فوج ، جہاز وغیرہ میں) ملازمت کے لئے حاضر ہونا ۔ (۹) اتصال ہونا ۔ (۱۰) ایک دریا کا دوسرے میں گرنا یا ملنا ۔ (۱۱) شامل ہونا یا (جنگ میں) مصروف ہونا ؛ وابستہ ہونا ۔

To join battle : (phr.) ایک ساتھ جمع ہو کر جنگ کرنا؛ جنگ شروع کرنا ؛ (مجازاً) کسی قسم کے مقابلے میں شریک ہونا ۔

To join efforts : (phr.) باہم کوشش کرنا ؛ متحد ہوکر کوشش کرنا ۔

To join forces : (phr.) متحد ہوکر کوشش کرنا ؛ طاقت بہم پہنچانا ۔

To join hands : (phr.) معاہدہ یا محبت کے اظہار میں ہاتھ ملانا ؛ مصافحہ کرنا ؛ دو شخص کے ہاتھوں کو ملوانا (خصوصاً شادی کے موقع پر) ؛ مجازاً کسی کام یا مہم میں شریک ہونا ۔

To join out or join out the odds : (عامیانہ) بھڑوا بننا ؛ قلبتان بننا ۔

To join the issue or join issue : (۱) فیصلہ کے لئے متنازعہ فیہ مسئلہ ایک ساتھ پیش کرنا ۔ (۲) کسی مخصوص مسئلہ کو متنازعہ کی بنیاد ماننا یا متعین کرنا یا صاف طور پر وضاحت کرنا ۔

To join the (great or silent) majority : مرجانا ؛ مُردوں میں شامل ہوجانا ۔

To join up : (روز مرّہ) بھرتی کرنا ۔

Join : (n) (۱) مقام اتصال ؛ نقطۂ اتصال ؛ جوڑ ؛ ملنے کی جگہ ؛ سنگم ۔ (۲) مقناطیسی صوت بندی کے فیتے کا جوڑ ۔

Joinable : (a) قابل اتصال ؛ جوڑے جانے کے قابل ۔

Joinant : (a) دیکھو Conjoined

Joinder : (n) (۱) (قانون) اشتمال ؛ کسی مقدمے میں فریقین کا بحیثیت مدعی یا مدعا علیہ شامل ہونا ؛ دیوانی قانون میں یہ ضروری ہے کہ جتنے اشخاص کا تعلق اس معاملے سے ہے جس کی نالش کی

جاری ہے ان سب کو بہ حیثیت مدعی یا مدعاعلیہ دعوے میں شامل کیا جائے ؛ اس فروگذاشت کو اشتمال کہتے ہیں ؛ دو یا زیادہ فریقین کا ایک مشترک معاملے میں شامل ہونا ۔ (۲) جوڑنے کا عمل ؛ اتحاد ؛ اتصال ۔

**Joiner : (n)** (۱) جوڑنے والا ؛ ملانے والا ۔ (۲) وہ بڑھئی جو فرنیچر وغیرہ بناتا ہے ؛ چھوٹا موٹا لکڑی کا متفرق کام کرنے والا ؛ پوشاک کے مختلف حصوں کو سینے والا ؛ وہ شخص (کام کرنے والا) جو ہاتھ یا مشین سے جوتے کی ایڑی کے کناروں کو درست کرتا ہے ؛ وہ شخص جو ناؤ کے اندرونی حصوں کو درست کرتا ہے ۔ (۳) ایسا صحبت پسند جو متعدد تنظیموں میں شامل ہوتا ہے ؛ طبعی طور پر مختلف تنظیموں میں شریک ہونے والا شخص ۔

**Joiner : (v)** جوڑنے والے ، ملانے والے یا متعدد انجمنوں میں شریک ہونے والے شخص کی طرح عمل کرنا ۔

**Joiner work :** (۱) جوڑنے والے یا ملانے والے کا پیشہ یا فن یا اس کا کارخانہ ۔ (۲) جوڑنے والے کی بنائی ہوئی چیزیں ۔

**Joinering : (n)** ملانے والا ؛ جوڑنے والا ۔

**Joinery : (n)** دیکھو Joiner work

**Joining : (n)** (۱) ایک چیز کو دوسری چیز سے جوڑنے کا عمل یا کام ؛ اتصال ۔ (۲) جائے اتصال ؛ جوڑ ۔ (۳) متعدد تنظیموں میں شریک ہونے کا عمل ۔

**Joint : (n)** (۱) جوڑ ؛ مفصل ۔ (۲) ملنے کی جگہ ؛ نقطہ اتصال ۔ (۳) گرہ ؛ گانٹھ ۔ (٤) درخت کے تنے کا وہ حصہ جہاں سے شاخ یا پتا پھوٹتا ہے ۔ (٥) جوڑ ؛ چول ؛ قفلی بند وغیرہ ۔ (٦) (ارضیات) چٹان میں شگاف یا دراڑ ۔ (۷) جسم کا ایک حصہ یا ٹکڑا ؛ انگلی کی پور ۔ (۸) (کل کا) جز یا ٹکڑا ۔ (۹) گوشت کا پارچہ یا ٹکڑا ۔ (۱۰) ناجائز شراب خانہ یا چانڈو خانہ ؛ ریستوران یا ہوٹل ؛ جگہ ؛ مسکن ؛ ادارہ ۔ (۱۱) (عامیانہ) مار جوانا سگریٹ ؛ سرکس یا میلے کے لئے رعائتی (ٹکٹ کے) حصول کی جگہ ۔

Butt joint : الصاقی جوڑ ۔

Hinge joint : قفلی جوڑ ۔

Out of joint : (۱) (ہڈی کے لئے) سرخانے سے باہر نکلا ہوا ؛جوڑ سے اترا ہوا ۔ (۲) بے ترتیب ؛ پریشان ؛ ناموزوں ؛ غیر آہنگ ۔

Tenon joint : چول جوڑ ۔

Universal joint : قفلی جوڑ ۔

**Joint : (a)** (۱) متحدہ ؛ ملا جُلا ؛ باہمی ؛ مشترک ۔ (۲) دو یا زیادہ کامشترک ؛ بہ شرکت ؛ بالا شتراک ۔ (۳) مخلوط خاندان کا یا اس سے متعلق ۔

**Joint : (v)** (۱) (متروک) ملنا ؛ شامل ہونا ؛ متحد ہونا ۔ (۲) چول قفلی بند وغیرہ سے جوڑنا ۔ (۳) (کسی چیز) کے جوڑ کو الگ کرنا ؛ جوڑ پر سے تقسیم کرنا یا کاٹنا ۔ (٤) عمارت کے جوڑوں کو گارے سے بھرنا ؛ (٥) (لازم) جوڑ کی طرح ملنا ؛ متصل ہونا ؛ نشو و نما کی صورت میں جوڑ بننا (جیسے گیہوں میں) ۔

**Joint account : (n)** مشترکہ کھاتا جس میں دو یا زیادہ اشخاص شامل ہوں اور ان میں سے کوئی ایک رقم نکال سکتا ہے یا اپنےدستخط سے کوئی لین دین کا کام انجام دے سکتا ہے ۔

**Joint author : (n)** وہ جو ایک یا زیادہ اشخاص کے ساتھ ادبی تصنیف میں شریک ہوتا ہے ؛ مشترکہ مصنف ۔

**Joint-bedded : (a)** (معماری) عمودی شکل میں دوہرا لگایا ہوا (پتھر) ۔

**Joint chair : (n)** لوہے یا فولاد کا جوڑ جس سے ریل کی پٹری اپنے مقام پر رہے ۔

**Joint committee : (n)** وہ کمیٹی جودونوں ایوان کے باہمی مسائل پر غور و خوص کرے یا کسی مشترکہ موضوع پر کوئی فیصلہ لے ۔

Joint coupling : (n) ایك قفلی جوڑ جو ایك دُھرے کے ذریعے ہر زاویئے پر قوت منتقل کر سکے ؛ ہر طرفی جوڑ۔

Joint-enterprise : (n) مشترك کار جوئی ؛ دو یا زیادہ اشخاص کی مشترکہ مہم جس میں مشترك مقاصد ہوں اور جن میں ان کے یکساں اختیارات ہوں۔

Joint family / -household : (n) مشترك خاندان جس میں دو یا زیادہ نسلیں ایك ساتھ ہوں، اور ان کا مشترك گھر ہو اور ان کے سماجی ؛ اقتصادی اور مذہبی قاعدے مشترك ہوں۔

Joint hinge : (n) قبضہ (قلابے کا)۔

Joint-mouse : (n) موش مفصلی۔

Joint obligation : (n) مشترکہ ذمہ داری۔

Joint oil : (n) روغن جو مفصل سے نکلتا ہے ۔

Joint product : (n) (۱) باہمی جدو جہد کا نتیجہ ۔ (۲) ایك ہی خام مال سے حاصل شدہ دو یا زیادہ مصنوعات میں سے ایك (جیسے کوئلہ سے حاصل ہونے والی گیس اور کوك) یہ By product کے معنی سے مختلف ہے ۔

Joint property : (n) شاملات ؛ مشترك جائداد ۔

Joint resolution : (n) مشترك تجویز ؛ دونوں ایوان سے منظور شدہ تجویز۔

Joint rust : (n) گھاس کی ایك بیماری۔

Joint session /- meeting (n) مجلس مقنّنہ کے دونوں ایوان کا اجلاس ۔

Joint splice : (n) کسی جوڑ پر مزید پٹی لگائی جائے تاکہ حصے با ہم متحد ہو جائیں۔

Joint stock : (n) مشترك سرمایہ ۔

Joint stock company : (n) مشترك سرمایہ کمپنی ، ایك کمپنی یا جماعت جو ایسے افراد پر مشتمل ہو جو مشترك سرمایہ لگا کر منافع کا مقصد رکھتے ہوں اور جس کے ایك رکن کا حصہ دوسرے رکن کی رضامندی کے بغیر منتقل ہوسکتا ہے ۔

Joint stool : (n) (۱) علاحدہ ٹکڑوں سے بنی ہوئی تپائی ۔ (۲) دو علاحدہ ٹکڑوں کے سروں کو ملانے والا بلاك۔

Joint-supply : (n) رسد مشترك۔

Joint tenancy : (n) مشترك لگان داری ؛ مشترك دخیل کاری ۔

Joint-tenant : (n) غیر منقسم املاك ؛ مشترك دخیل کار ، نیز مجازاً ۔

Joint vein : (n) ایك چھوٹی ارضیاتی ورید جو مفصل پر حاوی ہو۔

Joint worm : (n) کِرم کلو ؛ کرم گندم ۔

Jointed : (a) گرہ دار ؛ حلقہ دار (عموماً) مرکب مستعمل جیسے Well-jointed, loose-jointed ۔

Jointedly : (adv.) مل جل کر ؛ اشتراك میں ؛ بالا شتراك۔

Jointedness : (n) اشتراك کی حالت یا صفت ۔

Jointer : (n) (۱) ٹکڑوں کو جوڑنے والا ، وغیرہ ۔ (۲) مسطح تخت ۔ (۳) چھوٹی کرنی ؛ مجھولا ؛ راج کا گارا بھرنے کا اوزار ۔ (٤) (نجاری) جوڑ تراش (رندہ)۔ (٥) بجلی کے تاروں کو جوڑنے والا کاریگر ۔ (٦) اس طرح کا کام کرنے والا ۔

Jointer-plane : (n) بڑھئی کا جوڑ تراش(رندہ) جو لکڑی کے تختوں کو مسطح کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Jointing : (n) جوڑنے کا عمل ؛ پتر جوڑ ؛ جوڑ کی ساخت۔

Jointing-plane : (n) درز یا چاك بھرنے کا جوڑ تراش (رندہ) ۔

Jointing-rule : (n) معمار کا پٹا یا روسا ( مسطح کرنے کا)۔

Jointless : (a) ایك ٹکڑے پر مشتمل ؛ دراڑ یا جوڑ سے خالی ؛ بے مفصل ؛ بغیر جوڑ ۔

Jointly : (adv.) (۱) بالا شتراك ؛ باہم ؛ متحدہ طور پر ۔ (۲) مشترك دخیل کاری میں ۔ (۳) پیداوار کے تناسب میں ۔

Jointness : (n) دو یا زیادہ اشخاص میں مشترک ہونے کی حالت یا صفت ۔

Jointress : (n) وہ عورت جس کے نام خاوند نے کوئی جائداد لکھی ہو ؛ وثیقۂ زوجہ کی مستحق یا مالک عورت ؛ جو بعد وفاتِ خاوند جائداد سے تاحیات متمتع ہو سکتی ہو ۔

Jointure : (n) (۱) ملانے کا عمل ؛ اتصال ۔ (۲)جائداد مہر ؛ وہ جائداد جو شوہر کی موت کے بعد بیوی کو ملے تاکہ وہ تاحیات اس سے متمتع ہو ؛ وثیقۂ زوجہ ۔

Jointure : (v) بیوی کے نام وثیقہ لکھنا ۔

Jointureless : (a) عدم وثیقۂ زوجہ ۔

Jointuress : (n) وہ عورت جس کے نام خاوند نے کوئی جائداد لکھی ہو ؛ وثیقۂ زوجہ کی مستحق یا مالک عورت ۔

Jointweed : (n) مختلف پودوں کا نام ۔

Jointy : (a) متعدد جوڑ والا ۔

Joist : (n) (چھت کی) کڑی ؛ لکڑی کی فرش کی کڑی جس پر تختے جڑے جاتے ہیں ۔

Joist : (v) کڑی لگانا یا کڑی پر رکھنا ۔

Joke : (n) (۱) مذاق ؛ لطیفہ ؛ ٹھٹول ۔ (۲) دل لگی ۔ (۳) ہنسی کی بات یا حرکت ۔ (٤) مضحک واقعہ ۔ (٥) آسان کام ؛ کھیل ۔

It is not a joke : یہ مذاق نہیں ہے ؛ یہ سنگین معاملہ ہے؛ یہ ہنسی کی بات نہیں ۔

Practical joke : عملی مذاق ؛ مذاق کی حرکت ۔

To crack a joke : دل لگی کرنا ۔

To turn a matter into a joke : بات کو مذاق بنا دینا ۔

Joke : (v) (۱) مذاق کرنا ؛ دل لگی کرنا ؛ مسخراپن کرنا ۔ (۲) کسی کے ساتھ مذاق کرنا ؛ ہنسی اڑانا ؛ چھیڑنا ۔ (۳) مذاق سے حاصل کر لینا ۔

Jokeless : (a) مذاق سے عاری ۔

Jokelet : (n) ہلکا مذاق ؛ تھوڑی دل لگی ۔

Joker : (n) (۱) مذاق کرنے والا ؛ مسخرا ؛ دل لگی باز ۔ (۲) تاش کا جوکر ۔ (۳) (عامیانہ) شخص ؛ آدمی ۔

Jokesmith : (n) مطائبہ نویس ۔

Jokey / Joky : (a) مذاق کا خوگر ؛ پُر مذاق ؛ مذاق کا ۔

Joking relationship : (n) مخصوص رشتہ داروں کے درمیان گہری واقفیت پر مبنی اداری تعلق جو غیر متمدن قوموں میں پایا جاتا ہے اور جن کے یہاں جنسی رنگ میں ڈوبے مذاق روا ہیں ۔

Jokingly : (adv.) مذاق کے طور پر ؛ دل لگی سے ۔

Jokul : (n) جزیرۂ آئس لینڈ کا برف سے ڈھکا پہاڑ ۔

Jolie laide : (n) وہ لڑکی جو خوبصورت نہ ہونے کے باوجود پر کشش ہو ؛ پر کشش لڑکی ؛ جاذب نظر لڑکی ۔

Joll : (v) (عامیانہ ، برطانیہ) لڑ کھڑانا ؛ قدم کو لغزش ہونا ۔

Jolley / Jollie : (n) Jolly کی متبادل شکل ۔

Jollier : (n) (۱) مذاق کرنے والا ؛ دل لگی کرنے والا ؛ مسخرا ۔ (۲) وہ ورکر جو جولی مشین کا استعمال گِلی ظروف بنانے میں کرتا ہے ۔

Jollification : (n) سرور ؛ رنگ رلیاں ؛ بادہ نوشی ۔

Jollify : (v) رنگ رلیاں منانا ؛ پینا پلانا ؛ بادہ نوشی کرنا ۔ فرحت بخشنا ؛ سرور پیدا کرنا ؛ نشاط پیدا کرنا ؛ مست کرنا ۔

Jollily : (adv.) مستی میں ؛ سرور میں ؛ خوشی میں ؛ وجد میں ۔

Jolliness : (n) سرور ؛ مستی ؛ نشاط ؛ کیف و حال ۔

Jollity : (n) رنگ رلیاں ؛ عیش و نشاط ؛ قہقہے ؛ وجد و سرور ۔

Jolloped : (a) (۱) جس کے گلے پر گوشت لٹکا ہو ۔ (۲) گل مچھے دار ۔ (۳) (نقابت) (جسم سے) مختلف رنگ کے غبغبے والا ۔

Jolly : (a) (۱) خوش ؛ مسرور ؛ مگن ؛ مسرت بخش ۔ (۲) ہنس مکھ ؛ رنگیلا ؛ عیش و نشاط کا شائق ؛ رنگین مزاج ۔ (۳) (روز مرہ) پر لطف ؛ مزے کا ؛ بہت خوشگوار ؛ بہت قابل پسند ؛ شاندار ۔(٤) (روز مرہ) بہت ؛ نہایت ؛ بڑے مزے کا ۔

Jolly : (adv.) بہت ؛ نمایاں طور پر ؛ اکثر شدت کے لئے مستعمل ۔

Jolly : (v) (۱) جھانسا دینا ؛ فقرہ بازی کرنا ۔ (۲) جولی مشین سے گھڑنا ۔

Jolly : (n) (۱) (خصوصاً برطانیہ میں) رنگ رلیاں ؛ سرور ؛ مستی ۔ (۲) Jolley یا Jollie کمہار کی ایک مشین (چرخی کی طرح) جس کا استعمال پلیٹ یا طشتری بنانے میں ہوتا ہے ۔

Jolly balance : (n) ایک نازک کمانی دار ترازو جس کا خاص استعمال ہوا اور پانی میں تول کر کثافت کا پتا لگانے میں ہوتا ہے ۔

Jolly boat/Jolly : (n) جہاز کے ساتھ کی چھوٹی کشتی جس کا استعمال عام موٹے یا معمولی کاموں میں ہوتا ہے ۔

Jolly roger : (n) ایک سیاہ پرچم جس پر ایک سفید جمجمہ اور آڑی استخوان کا نشان ہوتا تھا ۔ ۱۷ ویں اور ۱۸ ویں صدی میں یہ بحری قزاق کا جھنڈا تھا ۔ اس نشان کا یہ مطلب بھی ہوتا تھا کہ مخالفت کی عدم موجودگی میں ایک چوتھائی کا حق قبول ہے ۔

Jolt : (v) (۱) ہچکولے دینا ؛ دھچکے دینا ۔ (۲) (گاڑی کا) دھچکے کھاتے ہوئے چلنا ۔ (۳) نفسیاتی جھٹکے دینا ؛ سکون منتشر کرنا ؛ استقامت کو صدمہ پہنچانا ۔ (٤) (عامیانہ) مُسکِّر استعمال کرنا ۔

Jolt : (n) (۱) ہچکولا ؛ دھچکا ؛ جھٹکا ۔ (۲) نا اُمیدی ؛ تعجب یا صدمہ کا اچانک احساس ۔ (۳) جیل کی ایک اصطلاح ۔ (٤) جھونکا ؛ کسی چیز کا مختصر حصہ (عامیانہ) مُسکِّر کی ایک اکائی انجکشن کے لئے ۔

Jolter : (n) ہچکولے دینے والا ؛ دھچکے دینے والا ۔

Jolter-head/-head : (n) (۱) (قدیم) بڑا یا بھاری سر ۔ (۲) (روز مرّہ) موٹی عقل ؛ بھدی عقل ؛ احمق ؛ کوڑھ مغز ؛ کند ۔

Jolter-headed : (a) (۱) (قدیم) بڑے یا بھاری سر والا ۔ (۲) (روز مرّہ) (خصوصاً انگلستان میں) احمق ؛ بھدا ۔

Joltless : (a) دھچکے سے عاری ۔

Jolty : (a) دھچکے دینے والا ۔

Jonah : (a) منحوس آدمی ؛ وہ شخص جو منحوس سمجھ کر (دیوتاؤں پر) قربان کر دیا جائے ۔

Jonah : (v) نحوست لانا ؛ بد نصیبی لانا ۔

Jonah-crab : (n) شمالی امریکا کے مشرقی ساحل کا ایک بڑا کیکڑا ۔

Jonathan : (n) شہر نیو یارک کا باشندہ جو وہاں کی مخصوص صفات کا حامل ہو ۔

Brother jonathan : (phr.) (۱) نیو یارک کا مثالی باشندہ ۔ (۲) امریکی سیب کی ایک قسم ۔

Jonathan freckle : (n) سیب کی ایک بیماری جو احتکار سے پیدا ہوتی ہے اور جس سے سیب میں داغ پڑ جاتے ہیں ۔

Jong : (n) (جنوبی افریقہ) نوجوان شخص ۔

Jongleur : (n) (تاریخ) خانہ بدوش گویّا ، شاعر ؛ جہاں گرد بھاٹ ۔

Jonquil : (n) (۱) نرگس کی قسم کا ایک پودا ۔ (۲) ہلکا زرد رنگ ۔

Jonsonian : (a) بن جانسن کا یا اس کی تصنیفات سے متعلق ۔

Joram : (۱) قدح ؛ جام ؛ شراب یا شربت کا بڑا پیالہ ۔ (۲) قدح بھر شراب (خصوصاً punch) ۔ (۳) بڑی مقدار ۔

Jordan : (n) (روز مرہ ، برطانیہ) حاجتی ؛ پاٹ ؛ پاخانے کا برتن ۔

Jordan : (a) اردن کا یا اس کے مروجہ طرز سے متعلق ۔

Jordan /- engine / - refiner : (n) کاغذ کے مغز کو عمدہ بنانے والی مشین ۔

Jordan (v) جارڈن کے ذریعہ عمدہ بنانا ۔

Jordan almond : (n) (۱) نفیس بادام جو ملاگا (اسپین) سے آتا ھے اور جس کا خاص استعمال مٹھائیوں میں ہوتا ھے ۔ (۲) بادام جو مختلف رنگوں میں شکر سے لپٹا ہو ۔

Jordan curve : (n) (ریاضی) ایک بند خط منحنی جو خود سے منقطع نہ ہو ۔

Jordan's law : (n) ارتقائی علم الحیات کا ایک اصول جس کے مطابق قریبی عضویات متصلہ سلسلے اختیار کرتے ھیں ؛ مماثل یا بعید نہیں ۔

Jordanian : (a) (۱) اردن کا یا اس کی خصوصیات کا حامل ۔ (۲) اردن کے باشندوں کی صفات سے متصف ۔

Jordanian : (n) اردن کا باشندہ ۔

Jordanite : (n) ایک قسم کی معدنی شے ۔

Jordanon : (n) ایک خرد نوع ۔

Jornada : (n) عموماً ایک روز کا دشوار ریگستانی سفر ۔

Jorram : (n) (اسکاٹستان) کیلٹ لوگوں کا گیت جو ناؤ پر گایا جاتا ھے ۔

Jorum : (n) دیکھو Joram

Joseph : (n) (۱) پاکباز آدمی ۔ (۲) وہ لمبا لبادہ جو ۱۸ ویں صدی میں یورپ کی عورتیں گھوڑے پر سوار ہوتے وقت پہنتی تھیں ۔

Joseph's coat : (n) (۱) کئی رنگوں کا کوٹ ۔ (۲) خاص پودوں میں سے کوئی ایک پتیوں کے ساتھ ۔

Joseph's flower : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Josephinite : (n) لوہے اور نکل کا ایک قدرتی بھرت ۔

Josh : (v) دق کرنا ؛ تنگ کرنا ؛ مذاق اڑانا ؛ بے وقوف بنانا ؛ دل لگی کرنا ۔

Josh : (n) لطیفہ ؛ لطیف مذاق ؛ ہلکی دل لگی ۔

Joskin : (n) دیہاتی گنوار ؛ دیہاتی بے وقوف ۔

Joss : (n) چینی بتخانہ ؛ چینی بت ؛ چینی مورت ؛ لعبت چین ۔

Joss : (v) (روز مرّہ) دھکا دینا ؛ مجتمع ہونا ؛ کہنی مارنا ۔

Joss-house : (n) چینی بتخانہ ۔

Joss-stick : (n) اگر کی قسم کی بتی جو خوشبو کے لئے جلائی جاتی ھے ؛ اگر بتی ؛ عودبتی ۔

Josser : (n) شخص ؛ آدمی ۔

Jostle : (v) (۱) ٹکرانا ؛ دھکا کھانا ۔ (۲) چھینا جھپٹی کرنا (کسی چیز کو لینے کے لئے) ؛ دھکم دھکا کرنا ۔ (۳) دھکا دینا ؛ کہنی مارنا ۔ (٤) دھکا دے کر ہٹا دینا ۔ (٥) کسی مقصد کے حصول کے لئے جدو جہد کرنا ۔

Jostle : (n) دھکم دھکا ؛ ٹکر ؛ کہنی مارنا ۔

Jostlement : (n) دھکا دے کر پریشان کرنا ۔

Jostler : (n) دھکا دینے والا ؛ ٹکرانے والا ۔

Jot : (n) (۱) خفیف سی مقدار ۔ (۲) ذرہ ۔

Jot : (v) مختصر طور سے لکھنا ؛ اختصار سے لکھ لینا ؛ ٹانک لینا ۔

Jota : (n) (۱) اسپین کا ایک عوامی رقص ۔ (۲) اس رقص کا نغمہ ۔

Jotter : (n) (۱) وہ جو یاد داشت رقم کرے ۔ (۲) وہ نوٹ بک جس میں یاد داشتیں وغیرہ نوٹ کی جاتی ھیں ۔

Jotting : (n) مختصر یاد داشت ؛ نوٹ ۔

Jouke : (v) (۱) (روز مرہ) جھانسا دینا ؛ کام سے کترانا ۔ (۲) (روز مرّہ) دھوکہ دینا ؛ فریب دینا ۔

Joukery : (n) (خصوصاً اسکاٹستان میں) مکر ؛ فریب ؛ دھوکا ۔

Joule : (n) جول (اکائی) ؛ کام یا توانائی کی اکائی۔

Joule effect : (n) جول اثر ؛ میکانکی کام ؛ برقی رو یا مقناطیسیت کے باعث طول میں تغیر سے پیدا ہونے والی حرارت۔

Joule heat / Joulean heat : (n) جول حرارت ؛ مزاحمت سے گزرنے والی برقی رو سے پیدا ہونے والی حرارت۔

Joule's equivalent : (n) جول معادل ؛ میکانکی معادل ؛ حرارت کا میکانی مُعادل۔

Joule's law : (n) کلیہ' جول؛ طبیعیات کے درج ذیل اصولوں میں سے کوئی ایک (i) مثالی گیس کی داخلی توانائی بلالحاظ حجم اور دباؤ کے صرف درجہ' حرارت پر مبنی ہوتی ہے۔ (ii) جس شرح پر برقی دور کے کسی حصے میں مستقل رو سے حرارت پیدا ہوتی ہے وہ مزاحمت اور رو کے مربع کے متناسب ہوتی ہے۔

Jounce : (v) (۱) گرنا ؛ لڑ کھڑانا۔ (۲) دھچکا یا ہچکولا لگنا۔ (۳) دھکا دینا ؛ ٹکرانا۔

Jounce : (n) دھچکا ؛ دھم۔

Jouncy : (a) دھچکے کا ؛ ہچکولے والا۔

Journal : (n) (۱) روز نامچہ۔ (۲) روزانہ حساب کا بہی کھاتا۔ (۳) روزنامہ ؛ روزانہ اخبار ؛ کوئی موقت الشیوع اخبار یا رسالہ۔ (٤) (بحری) جہاز کا روزنامچہ ؛ روزانہ واقعات کا رجسٹر۔ (٥) شہتیر یا دھرے کا وہ حصہ جو سہارے پر قائم ہو۔

The Journals : (پارلیمنٹ) روزنامچہ۔

Journal : (v) روز نامچہ فراہم کرنا ؛ روزانہ اخبار مہیا کرنا۔

Journal-bearing : (n) چھڑ یا دھرے کا سہارا۔

Journal-book : (n) واقعات کی ڈائری ؛ ڈائری ؛ روزنامچہ۔

Journal box : (n) وہ چول جو دھرے اور کمانی کے گرد ہو۔

Journal packing : (n) تیل یا چربی سے تر کیا ہوا کسی ریشہ دار چیز کا گچھا جو جنرل بکس میں لگایا جاتا ہو۔

Journalese : (n) (۱) اخبار کا مخصوص اسلوب ؛ اخباری زبان۔ (۲) ایسی تحریر جس میں سادگی اور بے ساختگی ہو اور جس کی ترکیب وساخت غیر مستحکم ہو۔

Journalism : (n) (۱) اخبار نویسی ؛ صحافت۔ (۲) صحافتی طرز۔ (۳) صحافتی طرز میں کسی واقعہ یا خیال کا بیان۔

Journalist : (n) اخبار نویس ؛ صحافت نگار ؛ صحافی ؛ وہ مصنف جو عوامی اپیل کے پیش نظر سادہ اور بے ساختہ طرز اختیار کرتا ہے۔

Journalistic : (a) (۱) صحافت یا اخبار نویسی کا یا اس سے متعلق۔ (۲) صحافتی ؛ ایسی ادبی خصوصیات کا حامل جو اخبار اور مقبول عام مجلہ کے لئے موزوں ہوں۔

Journalistically : (adv.) صحافتی طور پر۔

Journalize : (v) (۱) کھتیانا ؛ روز کے حساب کتاب میں درج کرنا۔ (۲) کھاتے میں لکھنا۔ (۳) روز نامچہ لکھنا ؛ روز نامچے میں درج کرنا ؛ روزانہ خیالات یا تاثرات قلم بند کرنا۔

Journey : (n) (۱) سفر ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ کا سفر؛ خشکی کا سفر۔ (۲) منزل ؛ جتنا فاصلہ وقت معینہ میں طے ہو سکے۔ (۳) (خصوصاً روز مرّہ) دن کی محنت یا معینہ کام۔

A journey by rail : (phr.) ریل کا سفر۔

A journey on foot : (phr.) پیدل سفر۔

Journey in to the country : (phr.) دیہات کا سفر۔

Journey to London : لندن کا سفر۔

To make or undertake a journey : سفر کرنا۔

Journey : (v) (۱) سفر کرنا ؛ مسافت طے کرنا - (۲) علاحدہ کرنا (برطانوی ٹکسال میں سکوں کو)۔

Journey-man : (n) کاریگر یا مستری جو دوسرے کی دکان پر اجرت سے کام کرتا ہو ؛ (مجازاً) بھاڑے کا ٹٹو۔

Journey manclock : (n) رصد گاہ کا گھڑیال۔

Journey work : (n) اجرت کا کام ؛ بھاڑے کا کام۔

Journeyer : (n) مسافر ؛ سفر کرنے والا۔

Joust / Just : (n) (۱) نیزہ بازی کا مقابلہ ؛ گھوڑے پر سوار بانکوں کا مقابلہ۔ (۲) اسی قسم کا کوئی دوسرا مقابلہ۔

Joust / Just : (v) دواسپ سوار بانکوں کا نیزے سے لڑنا ؛ اس کے مشابہ مقابلہ بازی میں شریک ہونا۔

Jove : (interj.) افوہ ! قسم خدا کی ! (اس طرح مستعمل :By jove) ۔

Jovial : (a) (۱) ہنس مکھ؛ خوش مزاج ؛ خندہ پیشانی۔ (۲) رنگین مزاج ؛ رنگیلا ؛ عیش و نشاط کا شائق۔

Joviality : (n) خوش مزاجی ؛ شگفتہ مزاجی۔

Jovialize : (v) (قدیم) شگفتہ دل کرنا۔

Jovially : (adv.) خوش مزاجی سے۔

Jovialness : (n) شگفتگی ؛ خوش طبعی۔

Jovian : (a) (۱) (رومیوں کا سب سے بڑا دیوتا) jove کا یا اس کی طرح۔ (۲) مشتری کا یا اس کی طرح۔

Jovicentric : (a) (علم النجوم) مشتری پر مرکوز یا مشتری کے محور پر ؛ مرکز مشتری سے ظہور۔

Jovinianist : (n) جووینین (jovinian) کا پیرو یا متبع (جو حضرت مریم کی پاک دامنی کا منکر تھا اور تجرد و ریاضت کا مخالف)۔

Jowl / Jole : (n) (۱) جبڑا ؛ جبڑے کی ہڈی - (۲) گال ؛ رخسار ؛ کلاّ۔

Jowl / Jole : (n) (۱) گوشت جو گردن یا گلے سے لٹکتا ہے۔ (۲) بیل وغیرہ کی گردن سے لٹکنے والا گوشت۔ (۳) (پرندوں کا) پوٹا۔

Jowl / Jole : (n) مچھلی کا سر خصوصاً بڑی مچھلی کا سر اور گلپھڑے۔

Jowl / Jole : (v) (۱) ضرب لگانا (بال پر) چھڑی سے۔ (۲) کھٹکھٹانا ؛ دبانا ؛ ضرب لگانا۔ (۳) (معدنیات) کوئلے کی کان کی دیوار کو تھپتھپانا سگنل کے طور پر۔ (٤) دھیرے دھیرے گھنٹی وغیرہ بجانا (بول چال)۔

Jowled : (a) خصوصی قسم کے جبڑے ؛ کلّے وغیرہ والا۔

Jowler : (n) بہت ہی بھاری جبڑوں والا کتّا ؛ نیز ایک قسم کے کتّے کا نام۔

Jowly : (a) بھاری کلّے جبڑے والا ؛ جس کے گلے اور گردن گوشت سے بھرے ہوئے ہوں اور گوشت نیچے لٹکتا ہو۔

Jowter : (n) (۱) مچھلی بیچنے والا ؛ آواز لگا کر مچھلی بیچنے والا۔ (۲) کسی بھی چیز کو آواز لگا کر بیچنے والا ؛ ہاکر۔

Joy : (n) (۱) خوشی ؛ مسرت ؛ شادمانی ؛ سرور ؛ انبساط۔ (۲) باعث مسرت ؛ مایہٴ شادمانی ؛ حالت سرور ؛ کسی محبوب شے کو پا لینے یا حاصل کر لینے کی خوشی۔ (۳) اتفاقی عظمت۔

Joy : (v) (۱) خوش ہونا ؛ مسرور ہونا ؛ دلشاد ہونا ؛ خوشی کا تجربہ کرنا ؛ خوشی منانا ؛ خوشی محسوس کرنا یا خوشی ظاہر کرنا۔ (۲) باغ باغ کر دینا ؛ مسرور کرنا ؛ نہال کرنا ؛ شادماں کرنا۔ (۳) خوشی حاصل کرنا (کسی سے)۔

Joy bells / -fire /-gun : (n) گھنٹیاں جو خوشی کے موقع پر بجتی ہیں ؛ بندوق جو خوشی کے موقع پر داغی جاتی ہیں۔

Joy-girl : (n) رنڈی ؛ طوائف۔

Joy-house : (n) رنڈی خانہ ؛ قحبہ خانہ۔

Joy-juice : (n) شراب ؛ مشروب مسرت۔

Joy-less : (a) (۱) خوشی سے محروم ؛ خوشی سے خالی ؛ مغموم۔ (۲) جسے خوشی نہ ہو ؛ افسردہ۔

Joy-pop : (v) کبھی کبھی دوا استعمال کرنا ۔

Joy-popper : (n) کبھی کبھی دوا استعمال کرنے والا ؛ دوا استعمال کرنے والا ؛ جو ابھی دوا کا عادی نہیں ہے ۔

Joy-ride : (n) (امریکا ؛ عامیانہ) موٹر ؛ ہوائی جہاز وغیرہ میں سیر ، ایسی سیر مالک کی اجازت کے بغیر یا چوری سے ۔

Joy-stick : (n) دیکھو Control stick ؛ ہوائی جہاز کا بیرم جس سے اس کی حرکت کو قابو میں رکھا جاتا ہے ۔

Joy-weed : (n) Alternanthera کی جنس کا ایک پودا ۔

Joyance / Joyancy : (n) (۱) (خاص کر شاعری میں) مسرت بخش کام یا عمل ؛ جشن مسرت ؛ اظہار مسرت ۔ (۲) خوشی ؛ مسرت ؛ سرور ۔ (۳) مسرور فطرت ؛خوش مزاج ۔

Joyant : (a) خوشی ؛ مسرور ؛ پر مسرت ؛ شادمانی ۔

Joyful : (a) (۱) مسرور ؛ شاداں و فرحاں ؛ خوشی سے بھرا ہوا ۔ (۲) خوشی ظاہر کرتے ہوئے ؛ خوشی کا ظاہر کرنے والا ۔

Joyfully : (adv.) خوشی سے ؛ مسرت کے ساتھ ۔

Joyfulness : (n) خوشی ؛ مسرت ۔

Joylessly : (adv.) بے لطفی سے ؛ افسردگی سے ۔

Joylessness : (n) بے لطفی ؛ افسردگی ؛ عدم مسرت ۔

Joyous : (a) دیکھو Joyant

Joyously : (adv.) خوشی سے ؛ پُرمسرت طور پر ۔

Joyousness : (n) لطف و مسرت ؛ سرور و انبساط ۔

Joys : (جمع) مسرتیں ؛ خوشیاں ؛ شادمانیاں ۔

Joysome : (a) (شاذ) خوشی سے بھرا ہوا ؛ پُر مسرت ۔

Juaneno : (n) (۱) جنوبی کیلی فورنیا کے شو شو لوگ جو لوسینو (Luiseno) کی بولی بولتے ہیں ۔ (۲) اس طبقہ کا کوئی فرد ۔

Juang : (n) (۱) اڑیسہ (ہندوستان) کا کوئی فرقہ ؛ اس نسل کا کوئی فرد ۔ (۲) کولوں کی منڈا زبان ۔

Juba : (n) (۱) جنوبی امریکا کے حبشیوں کا رقص جس میں وہ تالیاں بجاتے ؛ گھٹنے پیٹتے اور 'جوبا ، جوبا' چلاتے ہیں - (۲) افریقی الاصل باشندوں کا رقص موت ؛ رقص تباہی ۔

Jubardy : (n) (۱) دیکھو Jeopardy - (۲) خطرہ ؛ جوکھم ۔

Jubate : (a) (حیوانیات) ایال والا ؛ گھوڑے کے بال جیسا ؛ گھوڑے کے ایال جیسا (بال رکھنا) ۔

Jubbah / Jubba : (n) جُبّہ ؛ لباس کے اوپر پہننے کا لمبا لبادہ جو مسلمان اور پارسی پہنتے ہیں جس کا سامنا کھلا ہوا ہوتا ہے اور جس کی آستین کلائی تک ہوتی ہے ۔

Jube : (n) (۱) لکڑی یا پتھر کی منقش اوٹ جو گرجے کے وسط اور مشرقی حصے کے درمیان ہوتی ہے ۔ (۲) گیلری جو Rood screen کے اوپر ہوتی ہے ۔

Juberous : (a) مشکوک ؛ مشتبہ ۔

Jubilance /-ancy : (n) خوش ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Jubilant : (a) بغلیں بجانے والا ؛ شور و غل کے ساتھ اظہار مسرت کرنے والا ؛ خوشی کا اظہار مظاہرے کے ذریعے کرنے والا ۔

Jubilantly : (adv.) اظہار مسرت کرتے ہوئے ؛ بغلیں بجاتے ہوئے ۔

Jubilarian :(n) وہ راہب ؛ پادری یا نن جس نے اپنے عہدے کے پچاس سال پورے کر لئے ہوں ۔

Jubilate : (n) (۱) عیسائیوں کے انگلیکن فرقہ کے سویں (۱۰۰) مناجات ۔ (۲) نعرہ ہائے مسرت ؛ فتح کے نعرے ؛ جے کار ۔ (۳) ایسٹر کے بعد تیسرا اتوار ۔

Jubilate : (v) بغلیں بجانا ؛ خوشی منانا ؛ جشن منانا ؛ کسی تقریب کے موقع پر خوشی کرنا ؛ اظہار خوشی کرنا ؛ مسرت کے نعرے لگانا ؛ شور و غل کے ساتھ خوشی ظاہر کرنا ۔

Jubilation : (n) مسرت ؛ عمل مسرت ؛ حالت خوشی ؛ کیفیت انبساط ؛ خوشی منانا ؛ بغلیں بجانا ۔

Jubilean : (a) جوبلی کا یا اس سے متعلق ۔

Jubilee : (n) (۱) (تاریخ یہود) یہودیوں کی آزادی اور مراجعت وطن کی یادگار جو ہر پچاس برس کے بعد منائی جاتی ہے ۔ اس موقع پر شادیانے بجائے جاتے ہیں ، کھیت غیر مزروعہ چھوڑ دیئے جاتے ہیں اور غلام آزاد کئے جاتے ہیں ؛ وقت آزادی ۔ (۲) (رومی کلیسا) سال عفو ؛ گنہگاروں کی شرعی سزا معاف کئے جانے کا سال (اب یہ معافی ہر وقت مل سکتی ہے) ۔ (۳) پچاسویں سالگرہ ۔ (٤) جشن کا زمانہ ؛ خوشی منانے کا زمانہ ۔ (٥) جشن مسرت ؛ بہجت و انبساط ۔ (٦) جشن منانے کا موسم یا موقع ۔ (۷) حبشی قوم کا ایک گیت جس میں خوشگوار مستقبل کی آمد یا دشوار و پریشان زمانہ کے خاتمہ کی بشارت ہوتی ہے ۔

Diamond jubilee : سلطنت وکٹوریہ کی ساٹھویں سالگرہ ۔

Silver jubilee : ۲۵ ویں سالگرہ ۔

Jubilize : (v) جوبلی منانا ؛ جشن منانا ۔

Juck : (v) رات کو تیتر یا چکور کی حقیقی آواز نکالنا ۔

Jucundity : (a) خوش ہونے کی کیفیت ۔

Judaeo : (prefix) جزو ترکیبی جیسے Judeologist وغیرہ ۔

Judahite : (n) (۱) یہود کے قبیلہ اسرائیل کا کوئی فرد ۔ (۲) سلطنت یہود کا کوئی رکن ۔

Judahite : (a) قبیلہ یہود یا سلطنت یہود کے کسی فرد یا رکن کا یا اس سے متعلق ۔

Judaic/-al : (a) یہودیانہ ؛ یہودیوں کا یا یہودیت سے متعلق ۔

Judaica : (n) یہود یا یہودیت سے متعلق ادبی یا تاریخی چیزیں ۔

Judaically : (adv.) یہودیت کے طور پر ۔

Judaism : (n) (۱) یہودیت ؛ یہودی ہونے کی حالت یا کیفیت ۔ (۲) یہودی رسم و رواج ؛ تقریبات اور احکامات پر اعتقاد ۔ (۳) مذہب یہود پر عمل درآمد ؛ یہودیوں جیسا فکر و خیال یا طرز عمل ۔

Judaist : (n) یہودی ؛ یہودیوں کے سے خیالات رکھنے والا ۔

Judaistic : (a) یہودی کا یا اس سے متعلق ؛ یہودی صفت ۔

Judaization : (n) یہودی بننے یا بنانے کا عمل ۔

Judaize : (v) (۱) یہودیوں کی رسم و رواج کی تقلید کرنا ؛ یہودیت برتنا ۔ (۲) یہودی بنانا ؛ یہودیت کے رنگ میں رنگنا ؛ یہودی ہونا ۔

Judaizer : (n) یہودی رسم و رواج اور احکامات پر سختی سے عمل کرنے والا ۔

Judas : (n) (۱) اس پیرو کا نام جس نے حضرت عیسیٰ کو نظر انداز کیا تھا ؛ وہ حواری جس نے حضرت مسیح کا راز فاش کردیا تھا ؛ بد ترین قسم کا غدار ؛ دوست بن کر دغا دینے والا ۔ (۲) روزنِ در ؛ دروازے کا سوراخ جس میں سے خفیہ طور پر جھانک سکیں ۔

Judas blossom : (n) جودس درخت (judas tree) کا پھول ؛ گل ارغواں ۔

Judas coloured : (a) سرخ ؛ لال (عام طور پر بالوں کے لئے مستعمل) ۔

Judas hole/-trap : (n) روزنِ در ۔

Judas priest : (interj) (حضرت عیسیٰ کی حسن تعبیر سے متعلق) ہلکی قسم کے لئے مستعمل ۔

Judas thorn : (n) ایک قسم کا درخت ارغواں ۔

Judas tree : (n) ایک درخت جس کے سرخ پھول کو نپلوں سے پہلے نکلتے ہیں اور جو جنوبی یورپ اور ایشیا کے کچھ حصوں میں پایا جاتا ہے ؛ درخت ارغواں ۔

**Judder : (v)** زور سے ہلانا ڈلانا خصوصاً کار، کیمرہ وغیرہ کے میکنزم کو ؛ چلاّ کرگانا ۔

**Judean : (a &n)** یہودین ؛ جنوبی فلسطین کے ایک خطے یہودہ کا یا وہاں کا باشندہ ۔

**Judenhelz : (n)** (جرمن) باقاعدہ اور منظم یہود کشی ؛ یہود آزادی ۔

**Judge : (n)** (۱) جج ؛ اعلیٰ حاکم عدالت جس کو دیوانی اور فوج داری مقدمات کی سماعت کا اختیار ہو ۔ (۲) انصاف کرنے والا ؛ منصف ۔ (۳) مبصر ۔ (٤) داور حقیقی ؛ خدائے تعالیٰ ۔ (٥) (تاریخ یہود) بنی اسرائیل کا وہ عارضی حاکم جسے اختیارات انفصال مقدمات د یئے جاتے تھے ۔ (٦) (جمع میں) توریت کی ساتویں کتاب ۔ (۷) حکم ؛ ثالث ۔ (۸) فیصلہ کرنے کا اہل ۔ (۹) (معدنیات) وہ عملہ جو گڑھوں کی گہرائی کی پیمائش کرتا ہے ۔

**Judge : (v)** (۱) (سزا) تجویز کرنا ۔ (۲) (مقدمہ کی) سماعت کرنا ۔ (۳) فیصلہ کرنا ؛ طے کرنا ؛ چکانا ۔ (٤) (عدالت) کا رائے ظاہر کرنا ؛ تجویز کرنا ۔ (٥) رائے قائم کرنا ؛ (سیرت کا) اندازہ کرنا ۔ (٦) تنقید کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ ملامت کرنا ۔ (۷) نتیجہ نکالنا ؛ خیال کرنا ؛ سمجھنا ؛ فرض کرنا ۔ (۸) جج کے فرائض انجام دینا ؛ حکم دینا ؛ فیصلہ کرنا ۔

**Judge Advocate : (n)** دیوانی کا عہدہ دار جو فوجی عدالت کا انچارج ہو ۔

**Judge Advocate General : (n)** دیوانی کا عہدہ دار جو عدالت کا صدر ہو ۔

**Judge-delegate : (n)** جج جسے خصوصی اختیارات حاصل ہوں ۔

**Judgemade : (n)** قانونی اصول جو ججوں کے فیصلے پر مبنی ہو ؛ عدالتی فیصلہ ۔

**Judgematic / Judgematical : (a)** (۱) سمجھدار ؛ دوربین ؛ نکتہ رس ؛ معاملہ فہم ؛ سوچ سمجھ کر کام کرنے والا ؛ مدبّر ۔ (۲) معاملہ فہمانہ ؛ مدبرانہ ۔

**Judgematically : (adv.)** جج کی طرح ؛ جج کے طریقے سے ۔

**Judgeordinary : (n)** جج ؛ جس کے اختیارات محدود ہوں ۔

**Judger : (n)** فیصلہ کرنے والا ؛ وہ جو فیصلہ کرتا ہے ۔

**Judgeship : (n)** جج کا عہدہ ۔

**Judgess : (n)** خاتون جج ۔

**Judgmatic /-al : (a)** سمجھدار ؛ دوربین ؛ نکتہ رس ؛ معاملہ فہم ۔

**Judgment / Judgement :(n)** (۱) عدالت کی تجویز یا فیصلہ ۔ (۲) خدا کی طرف سے سزا ؛ قہر الہی ۔ (۳) تنقید ۔ (٤) رائے ؛ قیاس ؛ دانست ؛ خیال ۔ (٥) قوت فیصلہ ؛ فہم ؛ بصیرت ۔ (٦) سمجھ؛ تمیز ؛ عقل سلیم ۔ (۷) فیصلہ کرنے والاشعبہ ۔ (۸) مذہبی خیال یا عقیدہ کی ایک شکل ۔ (۹) (منطق) دو تخیلی اشیاء میں ذہنی طور پر تعلق قائم کرنے کا دماغی عمل ؛ پیشن گوئی (ذہنی عمل کے طور پر) ۔ (۱۰) بہترین قوت فیصلہ رکھنے والا شخص ۔

**Judgment book : (n)** (۱) (قانون) وہ رجسٹر جس میں عدالتی فیصلے درج کئے جاتے ہیں ۔ (۲) تمام انسانوں کے جملہ اعمال کا وہ رجسٹر جو قیامت کے روز کھولا جائے گا ۔ (۳) اعمال نامہ ۔

**Judgment by default : (n)** (قانون) وہ فیصلہ جو ایک فریق کی غیر حاضری یا ضروری قانونی کاروائی کی کمی کے نتیجہ میں دیا جائے ۔

**Judgment cap : (n)** دیکھو Black cap ؛ وہ کالی ٹوپی جو جج سزائے موت کا فیصلہ سناتے وقت پہنتا ہے ۔

**Judgment creditor : (n)** (قانون) مقدمہ جیتنے والا ؛ وہ شخص جس کے موافق فیصلہ ہو (بالخصوص رقم کی ادائیگی کا) ۔

**Judgment day : (n)** (۱) آخری فیصلہ کا دن ؛ یوم الحساب ؛ روزِ قیامت ؛ حشرکا دن ۔ (۲) قانونی یا دستوری طور پر وہ مقررہ دن جس دن عدالتی فیصلہ سنایا جائے یا عدالت کے ریکارڈ میں درج کیا جائے ۔

Judgment debt : (n) (قانون) قرض جس کی ادائیگی کی ڈگری دی گئی ہو۔

Judgment debtor : (n) (قانون) (مقدمہ) ہارنے والا؛ وہ شخص جس کے خلاف فیصلہ ہو ؛ عدالتی مدیون۔

Judgment hall : (n) عدالت کا کمرہ ؛ عدالت۔

Judgment note : (n) ایک قسم کی ہُنڈی جو بعض امریکی ریاستوں میں غیر قانونی ہے جس کے مطابق قرض دینے والا اپنی مرضی کے مطابق فیصلہ کر سکتا ہے۔

Judgment proof : (a) ایسے آدمی سے متعلق جس کے پاس قرض کی ادائیگی کے لئے کوئی جائداد نہیں ہے یا جس نے عدالتی فیصلہ کی زد سے بچنے کے لئے اپنی جائداد منتقل کر دی ہو۔

Judgment rate : (n) بیمہ کی وہ شرح جو مقررہ شرح کی بجائے پارٹی کی مرضی کے مطابق ہو۔

Judgment roll : (n) (قانون) وہ عدالتی رجسٹر جس میں کسی مقدمہ کی عدالتی کاروائی لکھی جائے۔

Judgment seat : (n) حاکم کی کرسی ؛ کرسی؛ عدالت۔

Judgment summons : (n) برطانیہ کی مضافاتی عدالتوں سے عدالتی مدیون کے نام جاری کیا جانے والا جواب طلبی کا سمن کہ کیوں نہ اسے سزائے قید دی جائے ؛ وہ سمن جو جج کی فیس ادا نہ کرنے کی صورت میں جاری کیا جائے۔

Judgmental : (a) فیصلہ کا یا فیصلہ سے متعلق۔

Judicable : (a) انصاف کے لائق ؛ فیصلہ کے لائق۔

Judication : (n) فیصلہ کا عمل۔

Judicative : (a) فیصلہ کا اختیار رکھنے والا۔

Judicator : (n) فیصلہ کرنے والا ؛ وہ جو فیصلہ کرتا ہے یا فیصلہ کرنے والے کی طرح کام کرتا ہے۔

Judicatory : (n) (۱) (قانون) نظام عدالت ؛ نظم انصاف۔ (۲) حاکم عدالت کا عہدہ یا میعاد خدمت۔ (۳) ججوں کی جماعت ؛ حکام عدالت۔ (٤) عدالت ؛ عدالت کی کچہری۔ (٥) (سیاسیات) اختیار۔

Judicature : (n) دیکھو Judicatory

Judicature acts : (n) اس قانون کا نام جو سپریم کورٹ کو قائم کرتا ہے یا اس کی کاروائیوں کو برقرار رکھتا ہے۔

Judicial : (a) (۱) (قانون) عدالتی ؛ عدالت کا ؛ متعلق بہ عدالت ؛ متعلق بہ نظام عدالت۔ (۲) (دینیات) خدا کی طرف سے (سزا یا مصیبت) ؛ خدائی فیصلہ جیسا۔ (۳) جج کا ؛ جج کے شایانِ شان۔ (٤) کسی بھی معاملہ میں فیصلہ دینا ؛ فیصلہ تیار کرنا یا ظاہر کرنا۔ (٥) تنقیدی ؛ ناقدانہ۔ (٦) منصفانہ ؛ بلا رورعایت۔ (۷) (علم النجوم) انسانی معاملات میں ستاروں کے اثرات کے فیصلے سے متعلق۔

Judicial : (n) وہ قانون یاآرڈیننس جس کانفاذ عدالتوں کے ذریعہ ہو۔

Judicial act : (n) عدالتی اختیارکے استعمال سے متعلق قانون یا عمل۔

Judicial administration : (n) (۱) قانون کے مطابق عدل گستری (خصوصاً عدالتی ضابطوں کوپیش نظر رکھتے ہوئے)۔ (۲) عدالتی نظام کے اندرونی امور کا انتظام۔

Judicial astrology : (n) (علم النجوم) علم نجوم کا وہ شعبہ جو کسی فرد یا قوم کے کاموں یا قسمت کی پیشن گوئی کرتا ہے اسے mundane Astrology بھی کہا جاتا ہے۔

Judicial blindness : (n) گناہوں کے وبال میں عقل پر پردہ پڑ جانا۔

Judicial bond : (n) عدالتی مچلکہ۔

Judicial combat : (n) آزمائشی جنگ ؛دو افراد کے درمیان احقاق حق کی جنگ ؛ ڈوئل ؛ جنگ مسابقت۔

Judicial committee of the privy council : (n) برطانوی پریوی

کاؤ نسل کی وہ کمیٹی جو عام طور پر برطانوی اور وقتاً فوقتاً دولت مشترکہ کے ماہرین انصاف پر مشتمل ہوتی ہے اور جو برطانوی نوآبادیات کی سب سے بڑی اپیلی عدالت کے طور پر کام کرتی ہے ۔ کبھی کبھی دولت مشترکہ کے بعض ممالک بھی اس سے رجوع کرتے ہیں ۔

Judicial conference : (n) ججوں کی کانفرنس جس میں بعض اوقات دوسرے حکام اور لیڈر بھی شرکت کرتے ہیں اور جس کا کام کسی مخصوص علاقہ کے عدالتی نظام کی انتظامیہ کے مسائل پر غور کرنا اور اس سلسلہ میں اصلاحات تجویز کرنا ہوتا ہے ۔

Judicial council : (n) ججوں اور وکیلوں پر مشتمل وہ سرکاری ایجینسی جو قوانین میں ترمیم و تبدیلی اور عدلیہ کی انتظامیہ کی کارکردگی کا جائزہ لینے اور تجویز پیش کرنے کے لئے قائم کی جاتی ہے ۔

Judicial discretion : (n) کسی معاملہ میں مخصوص قانون کی غیر موجودگی کی وجہ سے انصاف کے اصولوں کے پیش نظر ممکنہ فیصلوں میں سے کسی ایک کا انتخاب ۔

Judicial lock-up : (n) (قانون) عدالتی حوالات ۔

Judicial murder : (n) قانونی قتل ؛ سزائے موت جو الفاظ قانون کے مطابق ہو لیکن منصفانہ نہ ہو ۔

Judicial oath : (n) حلف جو عدالتی کاروائی کے سلسلہ میں لیا جائے ۔

Judicial process : (n) انصاف کے قیام کے لئے عدالتی طور پر کی جانے والی کار وائیوں یا اقدامات کا سلسلہ ۔

Judicial review : (n) (۱) (قانون) نظر ثانی ؛ مکرر تحقیقات ۔ (۲) آئینی اصول جو عدلیہ بالخصوص سپریم کورٹ کو یہ اختیار دیتا ہے کہ وہ قانون سازی یا انتظامی کاروائیوں کو سابقہ آئین کے خلاف ہونے کی بنا پر کالعدم قرار دے دے ۔

Judicial separation : (n) میاں بیوی کے درمیان عدالت کے ذریعہ جدائی ؛ قانونی طلاق ؛ اسے Legal separation بھی کہا جاتا ہے ۔

Judicial service : (n) (سیاسیات) ملازمت عدلیہ ۔

Judicial side : (n) صیغہٗ عدالت ۔

Judicial veto : (n) (قانون) عدلیہ بالخصوص سپریم کورٹ کو تفویض کیا ہوا وہ اختیار جس کی رو سے وہ کسی بھی قانون سازی یا انتظامی کاروائی کو غیر آئینی قرار دیتے ہوئے منسوخ کر سکتا ہے ۔

Judicial writ : (n) (قانون) حکم نامہ ؛ عدالتی حکم نامہ ۔

Judiciality : (n) فیصلہ کی صفت یا حالت ۔

Judicially : (adv.) عدالتی طریقہ سے ۔

Judicialness : (n) عدالتی طریقہ ؛ انصاف ۔

Judiciary : (a) عدلیہ کا یا اس سے متعلق ؛ عدالتی ۔

Judiciary : (n) (کسی ریاست کے) حکام عدالت بہ حیثیت مجموعی ؛ کسی ریاست یا قوم کا نظام عدالت ؛ وہ سرکاری محکمہ جسے عدلیہ کے اختیارات حاصل ہوں ۔

Judicious : (a) دیکھو Judgmatic

Judiciously : (adv.) ہوشیاری سے ؛ سمجھداری کے ساتھ معاملہ فہمی کے انداز میں ۔

Judiciousness : (n) سمجھدار اور معاملہ ہونے کی حالت یا کیفیت ؛ محکم فیصلہ ۔

Judicium : دیکھو Judgment

Judo : (n) جوڈو ؛ دفاع کا ایک جدید فن جس میں اسلحہ استعمال نہیں کرتے بلکہ حرکت ، توازن اور زور کے اصولوں پر عمل کر کے حریف کو مات دیتے ہیں یہ قدیم فن 'jujitus' کی ترقی یافتہ شکل ہے ۔

Judoka : (n) وہ جو جوڈو میں حصہ لیتاہے یا اس کی مشق کرتا ہے ۔

Judophobia : (n) سامیت مخالف ؛ یہودیت مخالف ؛ عبریت مخالف ۔

Judy : (n) 'Punch and Judy' میں Punch کی بیوی کا نام؛ (عامیانہ) خصوصاً مضحکہ خیز اور نامعقول عورت کے لئے مستعمل۔

Jug : (n) پیار کا نام یا جان ، جوانا اور جینی کا عرفی بدل ؛ گرہستن عورت ، خادمہ ، معشوقہ ، خواتین کے لئے عموی نام کے طور پر مستعمل ؛ یا بدنامی اور حقارت کے لئے مستعمل (شاذ)۔

Jug : (n) (۱) جگ ؛ ترابہ ؛ صراحی ؛ کوزہ ؛ سیال رکھنے کا گہرا برتن جس میں ہینڈل لگا ہوتا ہے اور عام طور پر ڈھکن دار ہوتا ہے - (۲) بھرا ہوا جگ ؛ سیال شے خصوصاً شراب ، جگ میں ؛ (مقامی) شراب ناپنے کا ایک پیمانہ - (۳) (عامیانہ) قید خانہ ؛ زندان۔

Stone jug : (عامیانہ) قید خانہ۔

Jug : (n) کسی چڑیا کی آواز یا چہچہاہٹ۔

Jug : (v) (۱) خرگوش کا گوشت (بند برتن میں) دم پخت کرنا ۔ (۲) قید کرنا ؛ جیل بھیجنا ۔

Jug : (v) بلبل یا پرندے کا بولنا (جگجگاہٹ کی آواز کے ساتھ) ؛ چہچہانا ۔

Jug : (v) زمین پر ایک ساتھ جمع ہونا یا گھونسلا بنانا ؛ ایک دوسرے سے ملا ہوا بنانا ؛ جھرمٹ میں جمع ہونا ۔

Jug eared : (a) باہر نکلے ہوئے کانوں والا ۔

Jugal : (a) (سماجیات) (۱) مقرانی ؛ یوغی ۔ (۲) زواجی ۔ (۳) (تشریح) وجنی خَدّی ۔ (٤) (تشریح) عظم وَجْنی ۔ (٥) جو غل ؛ رخسار کی محرابی ہڈی سے متعلق ۔

Jugate : (a) (نباتیات) جُفت برگچہ ؛ جڑیتیا ؛ جوڑے دار پتیاں رکھنے والا ۔

Jugate : (v) (نباتیات) جوڑے دار پتیوں والا ہونا ؛ باہم جڑنا ؛ باہم جڑا ہوا ۔

Jugated : (a) دیکھو Jugate

Jugation : (n) (نباتیات) جفت برگچہ ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Juged instruction : (n) مجرمانہ معاملات کا مجسٹریٹ جس کے یہاں شکایتیں درج کرائی جاتی ہیں اور جو فریقوں اور گواہوں سے پوچھ تاچھ کرتا ہے ؛ تفتیش کرتا ہے اور الزامات کا تعین کرتا ہے ۔

Jugendstil : (n) اواخر انیسویں صدی اور اوائل بیسویں صدی میں جرمنی کا ایک آرائشی طرز ۔

Juger : (n) قدیم روم میں زمین کی ایک پیمائش یا رقبہ زمین جو ۲۸۸۰۰ رومن مربع فٹ یا ۰.٦۲۲ ایکڑ کے برابر ہوتا تھا ۔

Jugful : (n) جگ بھر ۔

Juggernant / Jugannath : (n) (۱) (ہندو دیو مالا) جگن ناتھ ؛ کرشن ۔ (۲) جگن ناتھ کا مندر جو پوری (اڑیسہ) میں ہے ؛ کرشن کا بت جسے ہر سال رتھ میں رکھکر جلوس کے ساتھ نکالا جاتا ہے اور پہلے جس کے آگے لوگ اپنے آپ کو گرا کر ہلاک کر دیتے تھے جو ان کے عقیدے کے مطابق باعث نجات تھا ۔

Juggins : (n) بے وقوف ؛ احمق ؛ سادہ لوح ؛ بھولا ؛ ضعیف العقل ؛ نادان ۔

Juggle : (n) شعبدہ ؛ فریب ؛ دھوکا ۔

Juggle : (v) (۱) شعبدہ کرنا ؛ نظر بندی کرنا؛ ہاتھ کی صفائی دکھانا ۔ (۲) دھوکا دے کر لے لینا ؛ دھوکے سے اڑا لینا (کوئی چیز) ۔ (۳) چالاکی سے کوئی چیز ہٹا دینا یا رکھ دینا ؛ چالاکی سے کسی چیز کو بدل دینا ۔

Juggle : (n) لکڑی کا کُندا جسے ایک مخصوص لمبائی تک کاٹا گیا ہو ۔

Juggler : (n) (۱) بازی گر ؛ شعبدہ باز ؛ مداری ۔ (۲) عیار ؛ فریبی ؛ دغاباز ؛ مکّار ۔

ہیں ۔ (۱) Internal jugular (۲) External jugular ۔

Internal jugular : اندرونی وداج ؛ وہ گیس جو اندرونی دماغ سے گردن تک خون لاتی لے جاتی ہیں ۔

External jugular : بیرونی وداج ؛ وہ رگیں جو سر کے بیرونی حصہ اور گردن کے درمیان خون لاتی لے جاتی ہیں ۔

Jugulate : (v) (۱) مار ڈالنا (خصوصاً گردن کاٹ کر) ؛گردن کاٹنا ۔ (۲) کسی زود اثر اور طاقت ور دوا سے مرض کو روک دینا ۔

Jugulum : (n) (۱) (تشریح ، حیوانیات) حلق کا زیریں حصہ یا کسی چڑیا کی گردن کا وہ حصہ جو اس کے سینہ سے ایک ذرا اوپر ہوتا ہے ؛ گردن کی ہڈی کا ایک نام ۔ (۲) حشرات کے مماثل اعضا ۔

Jugum : (n) (۱)(نباتیات) دھاری ۔ (۲) ورقینہ ۔ (۳) (جمع میں) (جراحی) مقران ؛ یوغ ؛ جُوا۔

Jugum penis : (n) مقران الذکر ۔

Juice : (n) (۱) رس ؛ عرق ؛ شیرہ ؛ افشردہ ؛ (مجازاً) حیوانی جسم وغیرہ کا رقیق حصہ ؛ رطوبت ۔ (۲) (مجازاً) لب لباب ؛ نچوڑ ۔ (۳) (عامیانہ) انجن وغیرہ کا تیل (پٹرول یا بجلی ) ۔

Juice : (v) رس نچوڑنا ؛ رس ملانا ؛ رس دینا ۔

Juice up : (v) کسی کو زندگی ، توانائی یا حوصلہ دینا ۔

Juiced : (a) رس دار ؛ رس والا ۔

Juiced rehearsal (n) ٹیلی ویژن پروگرام کی ملبوساتی ریہرسل جس میں میکنیکل آلات استعمال کئے جاتے ہیں ۔

Juiceless : (a) (۱) بے رس ؛ خشک ۔ (۲) بے کیف ؛ مردہ ۔

Juicer : (n) (۱) وہ مشین جس سے پھلوں یا ترکاریوں کا رس کشید کرتے ہیں ۔ (۲) وہ بجلی مستری جو (کسی تھیٹر یا ٹیلی ویژن کے) اسٹیج کی روشنی کا انتظام کرتا ہے ۔

Jugglery / Juggling : (n) (۱) شعبدہ بازی ؛ مداری کا کھیل ؛ بازی گری ۔ (۲) دغا بازی ؛ عیّاری ؛ فریب کاری ؛ مکّاری ۔

Jugglingly : (adv.) شعبدہ بازی کے طور پر ؛ بازی گری کے انداز سے۔

Jughandled : (a) غیر متناسب ؛ یك طرفہ (امریکا) وحدانی ؛ غیر متوازن ۔

Juglandacea : (a) (نباتیات) اخروٹیہ ؛ جوزیہ ۔

Juglandles : (n) (نباتیات) برگ تخم کا ایک گروپ جو اخروٹیہ خاندان کا ہم وجود ہوتا ہے ۔

Juglans : (n) (نباتیات) جنس اخروٹ ۔

Juglone : (n) ایک سرخی مائل زرد بلدری مرکب ((C, H5 O2 (OH)) جو خاص طور پر اخروٹ کے چھلکے سے تیار کیا جاتا ہے اور جو سر کے بالوں کو رنگنے کے کام آتا ہے ۔

Jugoslav / yu -: (n) جنوبی سلافی قوم ؛ یوگو سلاویہ سلطنت کا رکن ۔

Jugoslavia : (n) Yugoslavia کی متغیر شکل ۔

Jugular : (a) (۱) (تشریح) حلق یا گردن کایا اس سے متعلق یا اس میں واقع ؛ وداجی ۔ (۲) اس مچھلی کے متعلق جس کے حلق کے قریب پَر ہوں ۔

Jugular : (n) (۱) رگ گردن ؛ وداج - (۲) گردن کے قریب پر رکھنے والی مچھلی ۔

Jugular foramen : (n) (تشریح) کن پٹی سے رگ گردن کے گزرنے کی جگہ کا اندرونی سوراخ ۔

Jugular fossa : (n) (تشریح) رگ گردن کے ، پیشانی سے گزرنےکا مخصص حفرہ ۔

Jugular vein : (n) (تشریح) وداج ؛ گردن کی طرف سے گزرنے والی رگوں میں سے کوئی بھی ؛ ان رگوں کی دو قسمیں

**Juicily : (adv.)** رس دار طریقے سے ؛ پر لطف انداز میں ۔

**Juiciness : (n)** رس دار ہونے کی حالت یا کیفیت ؛ رس دار ہونا ؛ پر معنی ہونا ۔

**Juicy : (a)** (۱) رس دار ؛ رس بھرا ؛ رس سے بھرا ہوا ۔ (۲) (موسم) جس میں بارش کثرت سے ہو ؛ پُر باراں ؛ پُر نم ۔ (۳) (روز مرّہ) دل چسپ ؛ لطیف ؛ معنی خیز ؛ پُر معنی ۔ (٤) (آرٹ) طراوت بخش ؛ شوخ رنگوں کا ۔

**Jujitsu / Jui -/Jiu /-Jitsu /-Jutsu : (n)** دیکھو Jiu Jitsu

**Juju : (n)** (۱) (مغربی افریقہ میں) جادو ؛ ٹونا ؛ منتر ۔ (۲) بے جان چیز جس کی پوجا کی جائے ۔ (۳) جادو کا پھیر ؛ آسیب کا خلل ۔

**Jujube : (n)** (۱) زی زی فس (ziziphus) کی جنس کے درخت کا ایک گٹھلی دار پھل جسے کھایا جاتا ہے ؛ عناب ؛ قرص عناب ۔ (۲) وہ نوع یا جنس جس سے یہ پھل حاصل ہوتا ہے ؛ درخت عناب ۔ (۳) وہ مٹھائی یا مشروب جسے اس پھل سے خوشبودار بنایا گیا ہو یا جس میں یہ پھل ملایا گیا ہو ۔

**Jujube paste : (n)** عناب کی جیلی ؛ عناب سے خوشبودارکی ہوئی یا عناب آمیز شے ۔

**Jujube plum : (n)** عمدہ قسم کا عناب ۔

**Jujube tree : (n)** درخت عناب ۔

**Jujuism : (n)** جادو گری ؛ جادو ٹونےکا نظریہ ۔

**Jujuist : (n)** جادو گر ؛ جادو ٹونے کو ماننے والا ۔

**Juke : (v)** کسی چیز کے اطراف میں وقت گزارنا ؛ کسی چیز کے گرد گھیرا ڈالنا ۔

**Juke : (n)** مکان لب سڑک یا قحبہ خانہ ۔

**Juke box : (n)** وہ بکس جس میں خود کار پلیئر اور فونوگراف ریکارڈ ہوتے ہیں جس کو بجانے کے لئے اس میں ایک سکّہ ڈالتے ہیں اور عام طور پر ایک بٹن دبا کر ریکارڈ منتخب کرتے ہیں ؛ میوزک بکس ۔

**Juke joint : (n)** وہ چھوٹا اور سستا کیفے یا ریستوران جہاں خوردونوش اور شراب نوشی کی جاتی ہے اور جیوک بکس کی موسیقی پر رقص کیا جاتا ہے ۔

**Jukes : (n)** احمق آدمی ؛ بیوقوف آدمی ؛ ابلہ ۔

**Julep : (n)** (فارسی لفظ گلاب یا عربی لفظ جلاب کی بگڑی ہوئی شکل) ۔ (۱) شربت جس میں کوئی دوا شامل ہو ۔ (۲) مفرح شربت یا عرق ۔ (۳) (امریکا) وہ مرکب شراب جس میں چینی برف اور کوئی خوشبودار چیز ملائی گئی ہو ۔

**Julian : (a)** جولیس قیصر (سیزر) کا ؛ جولیسی ۔

**Julian account : (n)** فرسودہ طریقہ ۔

**Julian calender : (n)** کیلنڈر جسے جولیس سیزر نے روم میں ٤٦ ق م جاری کیا تھا جس میں سال کے ٣٦٥ دنوں کو بارہ مہینوں میں تقسیم کیا گیا ؛ ہر چوتھا برس ٣٦٦ دنوں کا اور ہر مہینہ ٣٠ یا ٣١ دنوں کا رکھا گیا ؛ صرف فروری ٢٨ دنوں کا اور ہر چوتھے برس ٢٩ دنوں کا رکھا گیا تھا ؛ تقویم جولیسی ۔

**Julian day calender : (n)** ایک سسٹم جو خاص طور پر نجومی ایّام شماری کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

**Julian epoch / -era : (n)** وہ وقت جب سے جولین کیلنڈر کا آغاز ہوتا ہے (٤٦ ق م) ۔

**Julian period : (n)** ٧٩٨٠ جولیسی برسوں کی مدت ، جو ١٥٨٢ء میں تقابلی تاریخ شماری کے معیار کے طور پر مقرر کیا گیا جو قمری اور شمسی گردشوں کے مطابق سنین کی تعداد کے نتیجہ اور اس اشاریہ (١٥ × ١٩ × ٢٨)پر مشتمل ہوتا ہے ۔

**Julian year : (n)** جولیسی تقویم کا ایک سال (٣٦٥ دنوں اور چھ گھنٹوں پر مشتمل) یا اوسط سال ۔

**Julienne : (n)** مختلف قسم کی سبزیوں سے تیار کیا ہوا شوربہ ۔

**Julienne : (a)** لمبی پتلی قاشیں کاٹنا خصوصاً پھل اور ترکاریوں کے لئے مستعمل ۔

Juliet : (n) (۱) شیکسپئر کے ڈرامے " رومیو اور جولیٹ " کی ہیروئن جولیٹ - (۲) ایک قسم کا آرام دہ زنانہ جوتا -

Juliet cap : (n) ایک خاص قسم کی مرصع زنانہ ٹوپی جو شادی بیاہ اور خصوصی تقریبات کے موقع پر پہنی جاتی ہے -

Julio / Giulio : (n) ایک اطالوی سکہ -

Julius : (n) (۱) دیکھو Julio - (۲) چھ پنس کے برابر جولیس کا جاری کردہ ایک سکہ -

July : (n) عیسوی سن کا ساتواں مہینہ ؛ جولائی -

July hound : (n) امریکی نژاد شکاری کتا جو قد میں چھوٹا اور عموماً سفید رنگ کا ہوتا ہے -

July flower : (n) (۱) دیکھو Gilly flower - (۲) ایک قسم کا پھول جس میں لونگ کی سی خوشبو ہوتی ہے -

Jumada : (n) جمادی الاول اور جمادی الآخر میں سے کوئی ایک مہینہ -

Jumart : (n) دوغلی نسل کا ایک افسانوی جانور جو سانڈ اور گھوڑی یا گھوڑا یا گدھا اور گائے کے اختلاط سے وجود پذیر ہوتا ہے -

Jumbal / Jumble : (n) عمدہ قسم کا کیک یا بسکٹ یا جو پہلے انگوٹھی کی شکل یا لپٹی ہوئی شکل کا بنایا جاتا تھا - اب امریکا میں ایک پتلے قسم کے لذیذ میٹھے اور خوشبودار کیک کو کہتے ہیں -

Jumble : (v) (۱) تہ وبالا ہونا ؛ خلط ملط ہونا ؛ گڈ مڈ ہونا - (۲) خلط ملط کرنا ؛ گڈ مڈ کرنا ؛ تہ و بالا کرنا ؛ کھلبلی پڑنا - (٤) دھکم پیل کی حالت میں سفر کرنا -

Jumble : (n) (۱) بے ترتیب مجمع یا ڈھیر ؛ انبار - (۲) گڈ مڈ ؛ بے ترتیبی - (۳) دھکم دھکا -

Jumble-sale : (n) وہ بازار جہاں سستی یا استعمال شدہ چیزیں بکتی ہیں ؛ سستی چیزوں کا نیلام -

Jumble shop : (n) (۱) کباڑ خانہ ؛ کاٹھ کباڑ کی دکان - (۲) کپڑے کی دکان -

Jumbled : (a) عدم ترتیب ؛ عدم تنظیم ؛ تسلسل یا منصوبہ کی کمی -

Jumblement : (n) گڈ مڈ ؛ گڈ مڈ ہونے یا کرنے کا عمل ؛ خلط ملط ہونے کی حقیقت -

Jumbler : (n) خلط ملط کرنے والا ؛ گڈ مڈ کرنے والا -

Jumblingly : (adv.) گڈ مڈ ہونے یا کرنے کے طریقے سے -

Jumbly : (a) مخلوط ؛ خلط ملط شدہ ؛ گڈ مڈ کیا ہوا -

Jumbo : (n) (۱) بہت موٹا بھدا آدمی ؛ جانور یا بہت ہی بھدی شے - (۲) شہرت یافتہ ، مشہور خصوصاً ہاتھی کے نام کی طرح - (۳) لندن کے جانور خانہ کا مشہور ہاتھی - (٤) کوئی بھی بڑی اور تنو مند شے - (٥) قسمت کا دھنی ؛ نہایت کامیاب آدمی - (٦) بڑا طیارہ جس میں کئی سو مسافروں کے لئے نشستیں ہوں -

Jumbo : (a) نوعیت کے اعتبار سے بہت بڑا ہونا ؛ بہت زیادہ -

Jumboism : (n) بڑپن کی پوجا ؛ بڑی چیزوں کی تعریف و تحسین -

Jumby / Jumbie : (n) بھوت ؛ پریت ؛ حبشی عقیدہ کے مطابق ایک چھوٹا شیطان -

Jumby bean / - tree : (n) مغربی ہندوستان میں پایا جانے والا ایک درخت جس کے بیج کا ہار پہنتے ہیں -

Jumelle : (a) جڑواں ؛ جوڑا بنایا ہوا -

Jumma : (n) (ہندوستان) تخمینہ ؛ تعین ؛ جمع -

Jumnapari : (n) (ہندی) دودھاری بکری کی ایک ہندوستانی نسل -

Jump : (n) (۱) جست ؛ زقند ؛ پھلانگ ؛ چوکڑی ؛ چھلانگ - (۲) چونک اٹھنا - (۳) قیمت وغیرہ کا دفعتاً چڑھ جانا - (٤) گریز ؛ ایک بات سے دوسری بات پر جا پہنچنا (سلسلے یا استدلال میں) خلا؛ اونچی جست -(٥) بندوق داغتے وقت دہانے کی حرکت عمودی -

(٦) بحران (جمع میں) حالت عصبی ۔ (٧) جماع ؛ مقاربت ۔ (٨) پرواز ۔ (٩) پیشی ۔ (١٠) اچانک اور غیر متوقع تبدیلی یا نقل مکانی ؛ اس تبدیلی سے متعلق وقفہ یا خلا ۔

From the jump : آغاز سے ؛ ابتداسے ۔

High jump : (n) اونچی چھلانگ ؛ اونچی جست ۔

Long jump : (n) لمبی چھلانگ ؛ لمبی جست ۔

On the jump : متحرک ؛ رواں ۔

Jump : (a) (١) صحیح ؛ درست ؛ ٹھیک ۔ (٢) پل کے اوپر سے نیچے چھلانگ لگانے کی کوشش ۔

Jump : (n) (١) ایک قسم کا مردانہ جیکٹ ۔ (٢) (جمع میں) محرم (زنانہ) ؛ جانگھیا (زنانہ) ۔

Jump : (v) (١) کودنا ؛ اچھلنا ؛ چھلانگ مارنا ؛ زقند بھرنا ؛ جست کرنا ۔ (٢) اچھل پڑنا ؛ چونک اٹھنا ۔ (٣) دفعتاً قیمت چڑھ جانا ۔ (٤) جلد بازی سے کسی نتیجہ پر پہنچنا ؛ جھٹ سے نتیجہ نکالنا ۔ (٥) مطابقت ہونا ؛ میزان پٹنا ۔ (٦) پھاند جانا ۔ (٧) ریل کا پٹری سے اتر جانا ۔ (٨) بچے کو کُدانا ؛ کودنے میں مدد دینا ۔ (٩) چونکا دینا ۔ (١٠) آلو کو توے میں تلنا اور کبھی کبھی الٹ پلٹ دینا ۔ (١١) جھپٹنا ؛ جھپٹ مارنا ؛ اچانک حملہ کرنا ؛ سخت اوربے رحمانہ تنقید کرنا ۔ (١٢) کسی جگہ پہلے سے جا پہنچنا ؛ (کسی کام میں) سبقت کرنا ۔ (١٣) (نوآبادیات) فوراً قبضہ کرلینا (معدنی خطے پر جسے سابق مالک نے خالی کر دیا ہو) ۔ (١٤) سرسری نظر ڈال کر چھوڑ دینا (کسی مضمون یا کتاب کے کسی حصے کو) ؛ ایک صفحہ سے دوسرے صفحہ تک مطالعہ جاری رکھنا ۔ (١٥) برما سے سوراخ کرنا ۔

To jump at : (phr.) قبول کر لینا ؛ فوراً راضی ہوجانا ۔

To jump bail : (phr.) ضامن کو فرار کر دینا ۔

To jump down on person 's throat : (١) دندان شکن جواب دینا ؛ سخت لہجے میں قطع کلام کرنا ۔ (٢) سختی سے تنبیہ کرنا ؛ سرزنش کرنا ۔ پوری شدت سے تردید کرنا ۔

To jump out one ' s skin : حیرت کے مارے اچھل پڑنا ؛ چونک پڑنا ۔

To jump over the broomstick/ Jump the broom : (بول چال) جھوٹ موٹ کی شادی کرنا ؛ رشتہ مناکحت میں منسلک ہونا ۔

To jump rope : (phr.) رسی پھلانگنا؛ رسی پھلانگنے کا تماشہ کرنا (اس طرح کہ رسی کے دونوں سرے خود پھلانگنے والوں نے پکڑ رکھے ہوں یا دوسرے دو افراد نے اور رسی کو پھلانگنے والوں کے سر سے پیر تک یا پیچھے سے آگے تک گھما رہے ہوں) ۔

To jump ship : (ملاح کا) معاہدہ کی مدت پوری ہونے سے پہلے جہاز سے علاحدہ ہو جانا ۔

To jump the gun : مقابلہ(ریس) میں بندوق داغنے سے پہلے دوڑ پڑنا ۔

To jump the queue : (phr.) قطار کو پھلانگنا ؛ صف میں کھڑے ہوئے لوگوں سے آگے بڑھ جانا ۔

To jump the rails : (ٹرین یا ٹرام کا) لائن سے ہٹ جانا یا پٹری چھوڑ دینا ۔

To jump together : (phr.) متفق ہونا ؛ میزان پٹ جانا ۔

To jump to it : کسی چیز کو سر گرمی کے ساتھ شروع کرنا ۔

To jump upon : (١) حملہ کرنا ؛ ٹوٹ پڑنا ۔ (٢) سختی سے ڈانٹنا ؛ خبر لے ڈالنا ۔

Jump ball : (n) باسکٹ بال کھیلنے کاایک طریقہ ۔

Jump-bid : (n) ضرورت سے زیادہ کی کوشش ۔

Jump boot : (n) وہ بوٹ جو پیراٹرو پر پہنتے ہیں ۔

**Jump-cut : (n)** (فلم) کسی شاٹ کے درمیانی حصہ میں قطع وبرید ، جس سے عمل میں عدم تسلسل پیدا ہوتا ہو۔

**Jump joint : (n)** (۱) جوڑ جہاں اعضا کے سرے ایک دوسرے سے ملتے ہیں۔ (۲) لمسی جوڑ ، جس میں پلیٹوں یا تختوں کے کناروں کو اس طرح ایک دوسرے سے ملا کر رکھا جاتا ہے جس سے ایک بہتر سطح تیار ہوجاتی ہے ۔

**Jump line : (n)** کتاب بالخصوص رسالے ، اخبار وغیرہ میں بقیہ کا اشاریہ (جیسے باقی صفحہ پر یا صفحہ کا بقیہ)۔

**Jump master : (n)** چھلانگ لگانے والوں کا انچارج ؛ چھلانگ لگانے کے فن کا ماہر۔

**Jump off : (n)** (سو جمپنگ میں) برابر کے حریفوں کا آخری اور فائنل راؤنڈ ۔

**Jump page : (n)** اخبار کا وہ صفحہ جس پرمضامین کے بقیہ حصے ہوتے ہیں۔

**Jump seat : (n)** (۱) گاڑی کی متحرک نشست یا سیٹ ۔ (۲) گاڑی جس میں اس قسم کی نشست ہو ۔

**Jump-suit : (n)** کپڑے کے ایک ہی ٹکڑے سے بنا ہوا پورے بدن کا لباس جو جمپر اور شلوار (پاجامہ) پر مشتمل ہو۔

**Jump weld : (n)** جوڑ جو دھات کےدو گرم ٹکڑوں کے سروں کو ہتھوڑے سے پیٹ پاٹ کر ملانے سے بنا ہو۔

**Jump weld : (v)** دھات کے گرم ٹکڑوں کو آپس میں جوڑنا ۔

**Jumpable : (a)** کودنے کے لائق ؛ چھلانگ لگانے کے قابل۔

**Jumped-up : (n)** جونیا نیا اور اچانک ابھرا ہو اور اہم حیثیت کا مالک بن گیا ہو۔

**Jumper : (n)** (۱) ڈھیلا ڈھالا جیکٹ جو ملاح اور مزدور پہنتے ہیں۔ (۲) عورتوں کا جیکٹ ؛ (جدید) عورتوں کا جمپر یا جمپر بلاؤز۔ (۳) بچوں کا وہ بیرونی لباس جو کپڑوں کی حفاظت کے لئے اوپر سے پہنایا جاتا ہے ؛ بچوں کی شب خواری کا لباس یا کھیل کا لباس ۔ (٤) (خصوصاً برطانیہ میں) عورتوں یا لڑکیوں کا سوئیٹر۔

**Jumper : (n)** (۱) کودنے یا چھلانگ وغیرہ لگانے والا ۔ (۲) ویلش میتھوڈسٹ کی ایک جماعت کا نام جو عبادت کے طور پر اچھل کود اور رقص کرتی ہے ۔ (۳) دوسرے کے دعووں سے انکار کرنے والا آدمی۔ (٤) وہ کیڑے یا حشرات جو کود کود کر چلتے ہیں۔ (٥) ایک قسم کا بڑا اور بھاری ہتھوڑا یا برما ۔ (٦) وہ رسی جو جہاز کے مستول وغیرہ پر باندھتے ہیں تاکہ جھٹکے نہ لگیں۔

**Jumperstay : (n)** وہ سہارا یا ستون جو طوفانی موسم میں گھروں کو اڑنے سے محفوظ کرنے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔

**Jumpiness : (n)** کودنے کی حالت یا کیفیت ؛ اضطراب ؛ پریشانی ؛ عصبانیت؛ تحریک پذیری۔

**Jumping : (n)** کودنے یا چھلانگ لگانے کا عمل۔

**Jumping : (a)** کودنے والا ؛ چھلانگ لگانے والا ؛ اڑنے والا ؛ پرندہ۔

**Jumping bean/-seed : (n)** میکسیکو کے ایک مخصوص پودے کا بیج۔

**Jumping deer :** جنوبی افریقہ کا ہرن جس کی دم لمبی ہوتی ہے - (Mule deer)

**Jumping hare : (n)** جنوبی اور مشرقی افریقہ میں پایا جانے والا ایک جانور ؛ افریقی زیبرا ۔

**Jumping jack : (n)** (کل پرزوں کے ذریعہ) کودنے اچھلنے والا کھلونا ۔

**Jumping louse :** درختوں میں رہنے والا اور پھدکنے والا جوں کی صورت کا کیڑا ۔

**Jumping mouse : (n)** ایک مخصوص قسم کا امریکی چوہا جو جاڑے کے موسم میں زمین کے اندر رہتا ہے ۔

**Jumping mullet : (n)** خاکستری رنگ کی ملیٹ مچھلی جو بے حد متحرک رہتی ہے ۔

**Jumping net : (n)** وہ جال جس پر اونچی جگہوں خصوصاً آتش زدہ عمارتوں کی بالائی منزلوں سے کودتے ہیں۔

Jumping pit : (n) وہ (نرم) جگہ جہاں اونچی چھلانگیں لگانے والے کرتے ہیں۔

Jumping plant louse : (n) ایک مخصوص قسم کا پودا (Psyllidae کی جنس کا)۔

Jumping rat : (n) (۱) دیکھو Jumping mouse - (۲) کوئی بھی چھلانگ لگانے والا جانور ۔

Jumping sheet : (n) دیکھو Jumping net

Jumping spider : (n) مکڑیوں کا گروپ جو اپنے شکار پر جھپٹتا ہے ۔

Jumpingly : (adv.) کودتے ہوئے ؛ اچھلتے ہوئے ۔

Jumpy : (a) (۱) کودنے والا ؛ چھلانگ لگانے والا ؛ جست لگانے والا ۔ (۲) اعصابی ہیجان میں مبتلا شخص ؛ اعصاب زدہ ۔

Juncaceae : (n) (نباتیات) أسلیّہ ؛ سازو ؛ سمار ۔

Juncaceous : (a) اسلیائی۔

Junco : (n) (۱) ایک چھوٹی سی امریکی چڑیا (finch) ؛ پرندہ' برف ؛ اس میں سے کوئی ایک ۔ (۲) (جمع میں) اس جنس کی کوئی چڑیا ۔

Juncous : (a) جہاں سینٹھے کثرت سے ہوں۔

Junction : (n) (۱) جوڑنے کا عمل ؛ متحد ہونے کی حقیقت ؛ اتحاد ؛ اتصال ؛ اختلاط ۔ (۲) وہ نقطہ یا جگہ جہاں دو چیزیں ملتی یا ملائی جاتی ہیں (خصوصاً) وہ ریلوے اسٹیشن جہاں بہت سی لائنیں ملتی ہیں ؛ جنکشن ۔ (۳) ریلوے اسٹیشن جو کسی تجارتی مرکز سے دو دوسری لائنوں کو جوڑتی ہے ۔

Junction : (v) کسی ایک جنکشن پر ملنا ؛ باہم ملنا ۔

Junction box : (n) برقی تاروں اور کیبلز کے اتصال کو محفوظ کرنے کے لئے (دھات کا) بکس۔

Junctional : (a) جنکشن سے متعلق۔

Junctural : (a) grammatical juncture کا یا اس سے متعلق ۔

Juncture : (n) (۱) ملن ؛ اتصال؛ باہم ملانے کا عمل؛ حالت اتصال ۔ (۲) مقام اتصال ؛ جوڑ ۔ (۳) واقعات کا اکھٹا ہو جانا ؛ بحران ۔ (٤) صورت حال ؛ موقع ؛ منزل ؛(واقعہ کی) ۔

June : (n) جون ؛ عیسوی سال کا چھٹا مہینہ ؛ جارجین تقویم کا چھٹا مہینہ ۔

June : (v) (بول چال) تیزی کے ساتھ ہانکنا ۔

June apple : (n) آغاز فصل کا سیب ؛ بے موسم سیب ۔

June berry / Service berry : (n) جون بیری ؛ ایک قسم کے چھوٹے درخت جون بیری کا پھل۔

June bug : (n) ان مختلف قسم کے بھونروں کا نام جو جون میں ظاہر ہوتے ہیں اور جو یور پ ، شمالی اور جنوبی امریکا میں پائے جاتے ہیں ؛ بھونرا ۔

June drop : (n) ناپختہ اور کچے پھلوں کا ، کھاد کی کمی ، بیماری یا آندھی طوفان کی وجہ سے گرنا (زیادہ تر جون میں) ۔

June-teenth : (n) جون کی ۱۹ تاریخ ، جو ٹیکساس کے حبشی باشندوں کی عام تعطیل کا دن ہے کیونکہ یہ دن ٹیکساس میں غلاموں کی آزادی کا یادگار دن ہے اور اس بنا پر حبشی باشندے اس دن جشن مناتے ہیں۔

June week : (n) ویسٹ پوائنٹ (West point) اور اناپولس (Anna polis) میں گریجویشن ہفتہ ۔

June yellow : (n) اسٹرا بیری پودے کی ایک غیر کرمی بیماری جو نمودی اسباب کی بنا پر ہوتی ہے اس بیماری میں زرد و سبز داغ دھبے پڑ جاتے ہیں اور پتوں پر دھاریاں بن جاتی ہیں۔

Juneau : (a) الاسکا کی راجدھانی جینیو کا یا وہاں سے متعلق جینیوائی طرز یا نوع کا ۔

Juneflower : (n) کناڈائی بنفشہ؛ گل بنفشہ ۔

Junegrass : (n) ایک قسم کی جنگلی گھاس(Kenlucky blue grass) جس کی پتیاں باریک اور ٹیڑھی ہوتی ہیں اور اس کے پھول بہت جلدی جھڑ جاتے ہیں اس کا لاطینی نام (Keoleria cristata) ہے ۔

Jungian : (n) C.G. Jung سے منسوب نفسیاتی نظریے ۔

Jungian : (a) (۱) مشہور ماہر نفسیات یُنگ (C.G. Jung) کا یا اس سے متعلق - (۲) یُنگ کے نفسیاتی نظریات کی خصوصیات کاحامل یا اس سے متعلق یا اُس کا ۔

Jungle : (n) (۱) جنگل۔ (۲) بے ترتیب انبار یا مجمع۔ (۳) (عامیانہ) مغربی افریقہ میں تجارتی کمپنیوں کے حصول کا بازار ؛ صرافہ ۔ (٤) غیر مزروعہ اور پرتی زمین (ہندوستان میں) ۔ (٥) زبردست مقابلہ ، جدوجہد یا استحصال خصوصاً استعداد و اہلیت کے ساتھ۔

Jungle : (v) (۱) جنگل میں رہنا ۔ (۲) جنگل میں خیمہ زن ہونا۔

Jungle bear : (n) ہندوستانی بھالو ، ریچھ۔

Jungle cat : (n) جنگلی بلّی ۔

Jungle cock : (n) جنگلی مرغا ۔

Jungle fever : (n) جنگلی بخار ۔

Jungle fowl : (n) gallus جنس کی بہت ساری جنگلی چڑیوں میں سے کوئی۔

Jungle green : (n) بہت ہی گہرا سبز ۔

Jungle gym : (n) بچوں کے چڑھنے اور کھیلنے کا ایک پیچیدہ سہ طرفی اور سہ سطحی چیز جو لوہے یا لکڑی کی بنی ہوئی ہوتی ہے ۔

Jungle hen : (n) جنگلی مرغی ۔

Jungle juice : (n) ایک قسم کی گھریلو شراب ؛ خصوصاً کسی فوجی کی بنائی ہوئی ۔

Jungle market : (n) (اسٹاک ایکسچینج) مغربی افریقی کمپنیوں کے حصص کا بازار (شیئرز مارکیٹ) ۔

Jungle mouse : (n) جنگلی چوہا ۔

Jungle ox : (n) دیکھو Gayal

Jungle rice : (n) باجرہ ؛ کودوں وغیرہ ۔

Jungle sheep : (n) ایک قسم کا جگالی کرنے والا ہندوستانی جانور ۔

Jungle yellow fever : (n) تپ زرد ؛ وہ بخار جو افریقہ وغیرہ کے جنگلی علاقوں میں رہنے والوں کو ہوتا ہے اور جو مچھروں کے ذریعے پھیلتا ہے ۔

Jungled : (a) جنگل سے بھرا ہوا ۔

Jungli : (n) جنگلی ؛ ہندوستانی جنگل میں رہنے والا ۔

Jungli / Jungly : (a) جنگلی ؛ کسی ہندوستانی جنگل میں رہنے والا ؛ ایسے جنگل کے باشی کی خصوصیات کا حامل۔

Jungly : (a) جنگل کا یا جنگل سے متعلق یا جنگل جیسا ۔

Junior : (n) (۱) وہ شخص جو دوسروں سے چھوٹا ہو ؛ چھوٹا بچہ ؛ چھوٹا لڑکا ۔ (۲)کم عمر آدمی بالخصوص کم عمر لڑکی ۔ (۳) لباس کا سائز بالخصوص عورتوں کے کوٹ اور سوٹ وغیرہ کا ۔ (٤) چھوٹا یا کم عمر جانور ۔ (٥) وہ شخص جو دوسروں سے عہدہ کے اعتبار سے چھوٹا ہو۔ (٦) نیچے کلاس کا طالب علم؛ طالب علم جو سینئر کالج میں تھرڈ ایر میں ہو ۔ (۷) جونیئر بیرسٹر ۔ (۸) کھلاڑی (جوےکا) جسے بعد میں کارڈدیا جائے ۔

Junior : (a) (۱) دوسروں سے عمر میں چھوٹا ؛ کم عمر ؛ اصغر (ہم نام باپ بیٹوں میں بیٹے کا یا ہم نام طالب علموں میں کم عمر والے کا لقب) ؛ کم عمر کا یا اس سے متعلق؛ نوجوان؛ کم سن ۔ (۲) بچوں یا کم عمر والوں کے گروپ کے لئے مخصوص۔

Juniper : (n) (نباتیات) ایك قسم کی سدا بہار صنوبری جھاڑی جس کا تیل دوا کا کام دیتا ھے اور جِن (شراب) میں پڑتا ھے؛ سرو کوہی؛ عَرعَر؛ اردج؛ بِقران۔

Juniper berry : (n) (نباتیات) ثمراردج؛ تخم اردج۔

Juniper cedar : (n) (نباتیات) شوربیودار کوہی۔

Juniper oil / Juniper berry oil : (n) روغن اردج جواردج کے پختہ پھلوں سے کشید کیا جاتا ہے۔

Juniper tree : (n) (نباتیات)درخت اردج؛ اردج کی جنس کا ایك درخت۔

Juniper water : (n) مشروب جو اردج سے تیار کیا جاتا ھے یا اس میں اس کی خوشبو ملائی جاتی ھے۔

Juniper worm : (n) ایك قسم کا پتنگا۔

Juniperous : (n) (نباتیات) جنس عَرعَر؛ جنس اردج؛(سرو کے خاندان کی) بڑی جنس کی سد ا بہار جھاڑی یا درخت۔

Junk : (n) (جراحی) کسری گدی؛ جنك۔

Junk : (n) ایك خاص قسم کی چینی کِشتی۔

Junk : (v) ردی کی ٹوکری میں ڈال دینا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔

Junk : (n) (۱) پرانی رسی یا تار کا ٹکڑا جس سے بادبان کو مستول سے باندھتے میں یا چٹائی وغیرہ بناتے ھیں؛ (مجازاً) کسی بھی چیز کا ٹکڑا۔ (۲) پرانا سامان جسے بیکار سمجھ کر پھینك دیا جائے۔ (۳) (جہاز رانی) بہت زیادہ نمك ڈالا ھوا گوشت جو بحری جہازوں کو سپلائی کیا جاتا ھے۔ (٤) بڑا سا قتلہ؛ قاش؛ کندہ (لکڑی کا)۔ (٥) ایك قسم کی وھیل مچھلی کا بھیجا (جس کی چربی سے موم بتی اور موم روغن بناتے ھیں)۔ (٦) (عامیانہ) نشہ آور (شے) خصوصاً ہیروئن۔

Junk bottle : (n) گہرے رنگ کے مضبوط شیشہ کا بنا ھوا گلاس۔

Junk dealer : (n) (امریکا) بحری جہازوں کے اسٹور کا ڈیلر۔

(۳) قریب ترین تاریخ کا ؛ زیادہ نیا یا جدید۔ (٤) جونیئر؛ مدت ملازمت یا عہدہ کے اعتبار سے کم تر ؛ کم رتبہ؛ کم عہدہ؛ کم حیثیت۔ (٥) کسی بڑی چیز کو چھوٹا بنانا یا چھوٹے پیمانے پر نقل کرنا۔ (٦) جونیئروں پر مشتمل؛ جونیئروں کا یا ان سے متعلق؛ جونیئر کلاس؛ جونیئر اسکول۔

Junior captain : (n) آگ بجھانے والے محکمہ کا لیفٹنٹ۔

Junior church : (n) بچوں کی عبادت ، تعلیم یا تخلیقی کام کا پروگرام جو چرچ کے تحت ھوتا ھے۔

Junior college : (n) (۱) وہ کالج جہاں ہائی اسکول کے بعد اور سینئر کالج سے پہلے دو سال کی تعلیم دی جاتی ھو جس کے بعد سینئر کالج میں داخلہ ممکن ھو۔ (۲) تکنیکی تعلیم و تربیت کا کالج۔

Junior common room : (n) برٹش کالج کا وہ کامن روم جوانڈر گریجویٹس کے لئے مخصوص ھے۔

Junior levirate : (n) وہ رسم جس کے مطابق چھوٹا بھائی اپنے سے بڑے متوفی بھائی کی بیوی سے شادی کرتا ھے۔

Junior library : (n) بچوں کی لائبریری؛ بچوں کا کتب خانہ۔

Junior miss : (n) نو خیز لڑکی ( جو عورتوں کا لباس پہنتی ھو)۔

Junior mortage : (n) رہن ثانی ؛ رہن ثالث وغیرہ۔

Junior school : (n) برطانوی اسکولی نظام کا ایك جزو جہاں سات سے گیارہ سال کے بچوں کو تعلیم و تربیت دی جاتی ھے؛ جونیئر اسکول؛ ابتدائی درس گاہ۔

Junior yearling : (n) بارہ سے اٹھارہ مہینے کا جانور۔

Juniorate : (n) (۱) مسیحی سوسائٹی میں پادری کا عہدہ حاصل کرنے سے پہلے جونیئر ممبروں کے لئے دو سالہ کورس؛ کسی اسکول یا کالج کا نصاب (پادرین، بھائی چارگی یا رہبانیت کا)؛ ابتدائی فلسفہ کا نصاب۔ (۲) وہ اسکول جہاں یہ نصاب رائج ھو۔

Juniority : (n) جونیئر ھونے کی حالت یا کیفیت۔

Junk hook : (n) وہ کیلی جس میں وھیل کا بھیجا لٹکاتے ھیں ۔

Junk jewelry : (n) سستے زیورات جن میں نقلی ہیرے جڑے ھوں ۔

Junk mail : (n) تیسرے درجہ کی وہ ڈاک جس پر مکتوب الیہ کا براہ راست پتہ نہیں لکھا گیا ھو ۔ بلکہ اس کی بجائے علامتیں استعمال کی گئی ھوں جیسے Occupant & house holder & boxholder وغیرہ ۔

Junk-man : (n) چینی کشتی junk کا ملازم؛ ردی فروش ۔

Junk ring : (n) (انجینیئرنگ) حلقہ ذات ، رنگ ۔

Junk shop : (n) (۱) بحری جہاز کا اسٹور ۔ (۲) استعمال شدہ کم قیمت اشیاء فروخت کرنے کی دکان ۔

Junk yarad : (n) وہ جگہ جہاں دوبارہ فروخت کے لائق ردی چیزیں ڈھیر یا جمع کی جاتی ھیں ۔

Junker : (n) (۱) جرمنی کامتلون مزاج اور بد دماغ امیر زادہ ۔ (۲) پرشیا (جرمنی) کے امراء کی اس پارٹی کا رکن ، آمریت ، قوم پرستی اور غیر جمہوریت جس پارٹی کی خصوصیات تھیں ۔

Junker : (n) (۱) (عامیانہ) نشیلی اشیاء؛ نشہ لانے والی چیزیں ۔ (۲) ایسی پرانی موٹر گاڑی وغیرہ جس کا انچز پنچز ڈھیلا ھو چکا ھو ۔

Junkerdom : (n) (پرشیائی) جنکروں کی جماعت؛ جنکر سوسائٹی ۔

Junkerism : (n) جنکری نظام حکومت؛ جنکر پالیسیاں ۔

Junket : (n) (۱) ٹوکری ، خصوصاً مچھلیاں پکڑنے یا رکھنے کے لئے ۔ (۲) ایک قسم کا میٹھا جو دہی اور مٹھے سے بنایا جاتا ھے اور جس کے اوپر بالائی کی تہ ھوتی ھے ؛ رائب ؛ پھٹا ھوا دودھ ۔ (۳) دعوت؛ ضیافت ؛ نیز (صرف امریکا میں) پک نک ۔

Junket : (v) دعوت کرنا ؛ ضیافت کرنا ؛ سامان تفریح مہیا کرنا؛ نیز (امریکا میں) پک نک پر جانا؛ تفریحی سفر کرنا ۔

Junketeer/Junketer : (n) تفریح کرنے والا ؛ خصوصاً وہ سرکاری آفیسر جو معائنہ وغیرہ کے بہانے سے سرکاری خرچے پر تفریحی سفر کرتا ھے ۔

Junketing : (n) مہمانی؛ جشن و تفریح؛ سفر تفریحی ۔

Junkie : (n) (۱) دیکھو Junkman (۲) نشہ آور شے (junky) ۔ (۳) نشہ آور دواؤں کا عادی ۔

Junky : (a) جنک (junk) کی خصوصیت رکھنےوالا ۔

Juno : (n) (۱) (اطالوی اساطیر) جونو (رومیوں کے بڑے دیوتا جیوپیٹر کی بیوی ۔ (۲) عورت جو جونو جیسی ھو بالخصوص خوب صورتی اور جسد میں؛ باوقار حسینہ ۔ (۳) (علم النجوم) ایک سیارچہ کا نام جو ۱۸۳٤ء میں دریافت ھوا ۔

Juno's bird : طیر جونو ؛ مور؛ طاؤس ۔

Junoesque : (a) (۱) خوب صورتی میں جونو کے مشابہ یا مانند؛ شہوت انگیز حسن والی ۔ (۲) گداز جسم یا بھرے اعضا کی ؛ متناسب الاعضا ۔

Junonia : (n) (نباتیات) ایک نرم و نازک تنا جو فلو ریڈا کے سواحل پر پایا جاتا ھے اور جس پر سفید اور نارنجی نقوش ھوتے ھیں ۔

Junonian : (a) جونو سے متعلق ۔

Junt : (n) (اسکاٹ) بڑی رقم؛ خطیر رقم ۔

Junta : (n) (اسپین اور اٹلی) ایک سیاسی یا انتظامی کاؤنسل یا کمیٹی ۔

Junto : (n) ٹولی؛ جتھا؛ خاص سیاسی یا غیر سیاسی اغراض رکھنے والی جماعت؛ کلب وغیرہ ۔

Jupard (y)e / Jupart (ye) : دیکھو Jeopard

Jupati / Jupaty / Jupati palm : (n) برازیلی تاڑ جس کی لمبائی ستر فٹ سے کم نہیں ھوتی ھے ۔

Jupe : (n) (۱) مردوں کا کوٹ ؛ جیکٹ؛ قمیص۔ (۲) (اسکاٹ) مردوں کی قمیص ؛ عورتوں کا زیر جامہ؛ جیکٹ؛ اسکرٹ۔ (۳) عورتوں کا اسکرٹ۔ (٤) نیز (جمع) ایك قسم کی بہت چوڑی پیٹی کمر کے نیچے سے چھاتیوں تك کی جسے Corset یا stays کہتے هیں (جسے یورپی عورتیں لباس کے اندر لگا لیتی هیں تاکه بدن تنا رهے اور سڈول معلوم هو)۔

Jupiter : (n) (۱) جوپیٹر؛ قدیم رومیوں کا سب سے بڑا دیوتا جو یونانی دیوتا ذِٔیس یا زاوش کے برابر تھا اور جو دیوتاؤں اور انسانوں کا حاکم اور جنت کا مالك تھا اور جس کا ہتھیار رعدو برق تھا۔
(۲) (فلکیات) سیارہ٘ مشتری؛ نظام فلکی میں سب سے بڑا سیارہ۔

Jupiter beard : (n) (۱) (نباتیات) بہت سارے پودوں کا نام۔
(۲) وبنه؛ حَیّ العَلَم ؛ لحیته الراعی۔
(۳) حشیشته النهب۔

Jupiterian : (n) وہ شخص جس کے ہاتھ میں علم الید یا علم کف کے مطابق ایك خاص نشان (jupitor mount) پایا جاتا هو ، علم الید کے ماہر ایسے آدمی کو قائدانه صلاحیت کا حامل اور مذہب کا پابند قرار دیتے هیں۔

Jupon : (n) (۱) ایك چست لباس خصوصاً فوجیوں کے استعمال کا۔ (۲) Surcoat جیسا بے آستین کا ایك فوجی لباس۔ (۳) زنانه اسکرٹ۔

Jur : (v) (بول چال) دبانا؛ دھکیلنا؛ زور لگانا۔

Jura : (n) (۱) حقوق ؛ قوانین- (۲) فرانس اور سوئیزر لینڈ کے درمیان کا پہاڑی سلسلہ - (۳) جوریسی (jurassic) جغرافیائی علاقه یا اس کی چٹانیں۔

Jural : (a) قانون کا یا قانون سے متعلق؛ قانون؛ حقوق و فرائض کا یا حقوق و فرائض سے متعلق۔

Jurally : (adv.) قانونی طور پر؛ قانون کے اعتبار سے۔

Jurament : (n) حلف؛ قسم؛ سوگند۔

Juramentado : (n) وہ مسلمان مجاہد جو عیسائیوں سے جہاد کرتے ہوئے قسم کے مطابق شہید هوجائے؛ مسلمان مجاہد۔

Juramentum : (n) (رومن قانون) حلف ؛ قسم۔

Jurane : (a) جورا(jura) پہاڑ کا یا اس سے متعلق؛ دور وسطیٰ کی ریاست برگنڈی کا یا اس سے متعلق۔

Jurassic : (a) (۱) جورا پہاڑ کا یا اس سے متعلق (یہ پہاڑ فرانس اور سوئٹستان کے درمیان واقع هے )۔
(۲) اس پہاڑ کی طرح چونے کی اولیتی (Oolitic) پتھر سے بھرا هوا۔

Jurat : (n) (۱) بلدیه کا عہدہ دار؛ میونسپل کمشنر یا مجسٹریٹ۔ (۲) (جزائر بحیرہ٘ برطانیه) وہ شخص جسے عمر بھر کے لئے مجسٹریٹ کے اختیارات دیدیئے جائیں۔

Jurat : (n) (قانون)میمورنڈم جس سے ظاہر هو که کب، کہاں اور کس کے سامنے قسم کھائی گئی۔

Juration : (n) حلف برداری یا انتظام حلف برداری۔

Juratory : (a) حلف کا یا حلف سے متعلق ؛ حلفیه بیان۔

Juridic : (a) قانونی؛ ضابطه٘ عدالت یا قانونی کاروائی سے متعلق۔

Juridical : (a) دیکھوJuridic

Juridical days : (n) وہ ایام جب عدالتیں کھلی هوئی هوتی هیں۔

Juridically : (adv.) قانونی طور پر؛ ضابطه٘ عدالت یا قانونی کاروائی کے مطابق۔

Juried : (a) آرٹ جیوری کے ذریعه نمائش کے لئے منتخب۔

Jurin's law : (n) علم طبیعیات کا ایك قانون یا اصول۔

Jurisconsult : (n) عالِم قانون؛ ماہر قانون ؛ قانون داں؛ مقنّن۔

Jurisdiction : (n) (۱) عدل و انصاف کا نظم و نسق؛ عدل گستری؛ دادرسی۔ (۲) اختیار سماعت؛ عدالتی اختیار۔ (۳) حاکمانہ اختیار۔ (٤) حد اختیار ؛ دائرہٴ اختیار (٥) حلقہٴ حکومت؛ حلقہٴ انتظام۔ (٦) عدالتی تنظیم؛ عدالت (کورٹ) یا عدالتوں کا سلسلہ۔

Jurisdictional : (a) نظم عدل کے متعلق؛ حد اختیار یا دائرہٴ اختیار کے متعلق۔

Jurisdictive : (a) (شاذ) دیکھو Jurisdictional

Jurisprudence : (n) (۱) علم قانون؛ اصول قانون؛ فلسفہ قانون۔ (۲) قانون دانی؛ قانونی مہارت۔

Jurisprudent : (n) علم قانون میں مہارت رکھنے والا؛ ماہر علم قانون؛ جیورسٹ۔

Jurisprudential : (a) (۱) اصول قانون۔ (۲) علم قانون یا فلسفہٴ قانون کے متعلق۔

Jurisprudentially : (adv.) علم قانون یا اصول قانون کے مطابق۔

Jurist : (n) (۱) ماہر قانون؛ عالم قانون؛ وکیل (اب صرف امریکا میں) ؛ فقیہ۔ (۲) قانون پر کتابیں لکھنے والا۔ (۳) متعلم قانون؛ قانون کا طالب علم۔ (٤) قانون کا گریجویٹ۔

Juristic/-al : (a) ماہر قانون کا یا اس سے متعلق یا قانون کے مطالعے یا موضوع سے متعلق۔

Juristically : (adv.) قانون کے مطابق ؛ قانوناً۔

Juror : (n) (۱) جیوری کارکن۔ (۲) حلف اٹھانے والا ؛ کسی کاز یا مقصد کے لئے قسم کھانے والا۔ (۳) وہ ادارہ جسے کسی مقابلے میں تقسیم انعامات کے لئے قائم کیا گیا ہو۔

Jury : (n) (۱) جیوری ؛ جیوری کارکن۔ (۲) ججوں کی جماعت۔ (۳) انعامی مقابلے کے ججوں کی جماعت۔

Coroner's Jury : کارونر ؛ عہدیدار جو غیر طبعی اموات کی تفتیش کرتا ہے ؛ تفتیش اموات کرنے والا۔

Grand Jury : ۱۲ سے ۲۳ اشخاص تک پر مشتمل ایک جماعت جو عدالت میں دائر کئے جانے سے پہلے کسی دعوے کی تحقیقات کرتی ہے۔

Petty Jury or Trial Jury : جیوری جو کسی دیوانی یا فوجداری مقدمہ کی آخری اور فیصلہ کن سماعت کرتی ہے۔

Special Jury : کسی خاص رتبہ یا حیثیت کے اشخاص کی جیوری۔

Jury : (a) عارضی ؛ غیر مستقل؛ وقتی۔

Jury box : (n) جیوری کے ارکان کے بیٹھنے کی جگہ۔

Jury chancellor : (n) (اسکاٹ قانون) جیوری کا سربراہ۔

Jury commission : (n) سرکاری افسروں کی وہ کمیٹی جو جیوری کی تشکیل کے ماہرین اور با صلاحیت قانون دانوں کی فہرست مرتب کرتی ہے۔

Jury-jury : (n) (جہاز رانی) عارضی مستول جو ٹوٹے ہوئے مستول کی جگہ کھڑا کر لیا جائے۔

Jury leg :(n) لکڑی کا پاؤں ؛ عارضی پیر۔

Jury-less : (a) جیوری کے بغیر۔

Jury-man : (n) جیوری کی حیثیت سے کام کرنے والا شخص ؛ جیوری کا رکن۔

Jury mast : (n) دیکھو Jury jury

Jussive : (a) (گرامر) صیغہٴ امر؛ صیغہٴ امر تاکیدی۔

Just /Joust : (n) نیزہ بازی کا مقابلہ؛ گھوڑے پر سوار دو افراد کے درمیان نیزہ بازی کا مقابلہ ؛ نیزہ بازی کے مقابلوں کا سلسلہ؛ ٹورنامنٹ۔

Just : (a) — (۱) عادل؛ منصف؛ عدل پسند - (۲) منصفانہ ؛ عادلانہ؛ مبنی بر انصاف - (۳) بجا؛ استحقاق کے مطابق - (٤) ٹھیک ؛ مناسب (مقدار وغیرہ کے لحاظ سے) - (٥) معقول؛ بجا؛ درست -

Just : (v) — نیزہ بازی میں مصروف ہونا؛ گھوڑے پر سوار ہو کر نیزہ بازی کرنا ؛ نیزہ بازی کے کھیل میں مصروف ہونا -

Just : (adv) — (۱)بالکل ؛ ٹھیک ٹھیک ؛ عین؛ پورا - (۲)جیسے ہی کہ ؛ ابھی ابھی - (۳) (روزمرہ) قطعی طورپر؛ حتمی طور پر ؛ مثبت طورپر؛ یقینی طورپر (بول چا ل) - (٤) زوربیان کےطورپر -

Just before with God : — خدا کی نظرو ں میں صحیح اور درست ؛ معقول -

Just now: (adv.) — ابھی ابھی؛ اسی لمحے؛ ذرادیر پہلے -

Just price: (n) — (۱) معیاری قیمت ؛ وہ قیمت جو دوروسطی میں پیداوار کی لاگت کی بنیاد پر مقررکی جاتی تھی- (۲) عام تخمینےکےمطابق قیمت -

Just the same : — با وجود یکہ ؛ مع ہذا؛ اسی طرح -

Just to the : (phr.) — جیسے ہی -

Justaucorps/Justicoat : (n) — (۱) گھٹنوں تک لمبا کوٹ جو سترہویں اور اٹھارہویں صدی میں پہناجاتاتھا - (۲) ایک بیرونی لباس جوعورتیں سترہویں صدی میں پہنتی تھیں ؛ آستین دار جیکٹ یا ویسٹ کوٹ -

Juster / Jouster : (n) — نیزہ باز ؛ گھوڑسوار نیزہ باز -

Justice: (n) — (۱)انصاف؛ عدل - (۲) ایمانداری ؛ دیا نت - (۳) انصاف کا برتاؤ ؛ داد ؛ دادرسی کا اصول - (٤) عدالتی کاروائی - (٥) عدالت عالیہ کا جج ؛ جج ؛ خصوصاً امریکا اور برطانیہ میں عدلیہ کا رکن - (٦) مجسٹریٹ -

Chief Justice or Lord Chief Justice: — پہلے شاہی بنچ اور کامن پلیز کے ہر سربراہ جج کو کہا جاتا تھا -

Jedwood or Jeddart justice: — پھا نسی کے بعد مقدمہ -

Lord Justices: — کورٹ آف اپیل کے ججوں کا ٹا ئیٹل -

Mr. Justice : (n) — ہائی کورٹ کے ججوں کے لئے مخصوص-

Poetical justice : (n) — جزا وسزا د ینے کے بارے میں مثا لی انصاف-

To do justice or upon (of): — سزا د ینا خصوصاً سزا ئے موت -

To do justice to (a person or thing) : — کسی کے دعوے کو صحیح ثابت کر دینا یا مطالبوں کی تو ثیق کردینا ؛ انصاف کرنا ؛ مخلصانہ برتاؤ کرنا ؛ قدردانی کر نا ؛ داد د ینا -

To do oneself justice : — کوئی کام اس طرح کرنا کہ اس سے کسی کوفائدہ ہو-

Justice: (v) — انصاف کر نا ؛ حکم د ینا -

Justice clerk : (n) — اسکا ٹ لینڈ میں ہائی کورٹ کا نا ئب صدر یا سیشن کورٹ کے Outer House کا پریزائیڈ نگ آفیسر ، اسے Lord justice clerk بھی کہا جا تا ھے -

Justice court : (n) — فوجداری اور دیوانی کے محدوداختیارات رکھنے والا معمولی کورٹ جس کی صدارت ایک معمولی جج (justice of the peace) کرتا ھے -

Justice eyre (air) : (n) — گشتی عدالت -

Justice of the peace : (n) — ماتحت مجسٹریٹ جسے بعض اضلاع میں قیام امن کی ذمہ داری دی جاتی ھے اور جسے بہت ہی معمولی قسم کے قضیوں کو چکانے کا اختیار ھوتا ھے -

Justice seat : (n) — کرسی؛ عدالت -

Justice's warrant : (n) وہ وارنٹ جوکسی معمولی مجسٹریٹ کی طرف سے جاری کیا جائے ۔

Justicer : (n) انصاف کرنے والا؛ جج ؛ منصف؛ قاضی ۔

Justiceship : (n) ججی ؛ جج کا عہدہ یا اس کی عظمت؛ مدت ملازمت (جج کی) ۔

Justiciability : (n) قابل داد رسی ہونے کی حالت ۔

Justiciable : (a) (۱) قابل داد رسی؛اندرون اختیار سماعت ۔ (۲) ماتحت ؛ حلقہ و حکومت کے اندر ۔

Justiciar : (n) (۱) دور وسطیٰ کے انگلینڈ میں اختیارات کا حامل شاہی جوڈیشیل آفیسر ۔ (۲) اعلیٰ عدالتوں میں سے کسی ایک کا جج ۔ (۳) نارمن کا چیف پالیٹکل اور جوڈیشیل آفیسر؛ وزیر سیاسیات و عدالت (نارمن بادشاہوں کے زمانہ کا سب سے بڑا سیاسی اور قانونی عہدہ) ۔

Justiciarship : (n) Justiciar کا عہدہ ۔

Justiciary : (n) (۱) دیکھو Justicier-(۲) جسٹی سیئر یا جسٹی سیئر ہائی کورٹ کا دائرہ٭ اختیار ۔ (۳) بہت سے غیر ملکی افسروں کے عہدوں کا نام ۔

Justiciary : (a) جج یا جج کے عہدے سے متعلق ۔

Justicies : (n) (برطانوی قانونی) رِٹ جس میں کسی شیرف کو حکم اور اختیار دیا جاتا تھا کہ وہ اپنے علاقے کے کسی ایسے مقدمہ کا جو ٤٠ شلنگ سے کم (مالیت) کا ہے فیصلہ کر سکتا ہے ۔

Justicing : (n) دادرسی ؛ احقاق حق ؛ اجرائے عدالت ۔

Justico-coat/-core : (n) دیکھو Justaucorps

Justifiability : (n) صحیح اور حق بہ جانب ہونے کی خصوصیت ؛ صحیح یا حق بہ جانب ثابت کئے جانے کی حالت ۔

Justifiable : (a) جو صحیح اور حق بہ جانب ثابت کیا جاسکے ۔

Justifiable homicide : (n) قتل مجاز ؛ قتل معاف ؛ وہ قتل جو قانوناً جائز ہے اور جس کے لئے قانونی مواخذہ نہیں ہے (جیسے حادثاتی قتل ، اپنی دفاع میں کیا جانے والا قتل ، قانون کے تحفظ کے لئے کیا جانے والا قتل یا عدالتی حکم کے مطابق قتل (پھانسی وغیرہ) ۔

Justifiableness : (n) مبنی بر انصاف یا حق بہ جانب ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Justifiably : (adv.) حق بہ جانب طریقے پر ؛ منصفانہ طور پر ۔

Justification : (n) (۱) کسی چیز کو حق بہ جانب یا منصفانہ ثابت کرنے کی کوشش ، کاروائی یا عمل ؛ برائت ؛ نجات ؛ چھٹکارا ۔ (۲) اعتذار ؛ دفاع ؛ تصدیق ۔ (۳) (قانون) مجوز ؛ مجوز قانون ؛ دلیل و برہان؛ وجہ معقول ؛ تائید ۔ (٤) (قانون) مدعاعلیہ پر عائد الزامات کو صحیح و درست ثابت کرنے کی کوشش ؛ ضمانت کو صحیح ثابت کرنا ۔ (٥) (دینیات) حقانیت ؛ تزکیہ٭ نفس ۔ (٦) (دینیات) بخشائش ؛ خدا کے حضور سرخ روئی ۔ (۷) (طباعت) سطربندی ؛ صفحہ بندی وغیرہ ۔

Justificative : (a) تائیدی ؛ حق بہ جانب ثابت کرنے والا ۔

Justificatory : (a) (۱) دیکھو Justificative-(۲) کسی بیان کی تائید کرنے والا یا اس کو درست ثابت کرنے والا ۔

Justifier : (n) (۱) وہ جو حق بہ جانب اور صحیح ثابت کرتا ہے؛ توجیہ کنندہ ؛ تصدیق کنندہ ۔ (۲) (طباعت) صفحہ بند ؛ سطر بند ؛ آلہ٭ صفحہ بندی ۔

Justify : (v) (۱) صحیح یا درست ثابت کرنا (کسی قول یا فعل کو) ؛ صحیح اور درست سمجھنا ۔ (۲) تائید میں دلائل پیش کرنا ؛ صحیح یا حق بہ جانب ثابت کرنے کی کوشش کرنا ؛ تصدیق کرنا ۔(۳) بری کردینا ؛ معاف کردینا ۔ (٤) (دینیات) کفارہ مسیح یا قبول دعا کی بنا پر کسی شخص کے گناہوں سے پاک ہو جانے کا اعلان کرنا ۔ (٥) ضمانت طلب کرنا ؛ ضمانت کو درست اور صحیح سمجھنا یا ثابت کرنا ۔ (٦) (طباعت) درست کرنا ؛ صحیح سطر بندی یا صفحہ بندی کرنا ۔

Justinian/Justinianean : (a) باز نطینہ کے شہنشاہ جسٹینین (Justinian) کا یا اس سے متعلق ؛ جس نے بہت ساری مغربی سلطنتوں کو فتح کر لیا تھا اور قانونی اصطلاحات جاری کی تھیں جنہیں جسٹینی اصطلاح یا Justinian code کہا جاتا ہے۔

Justle : دیکھو Jostle

Justly : (adv.) بجا طور پر ؛ منصفانہ ؛ انصاف سے ؛ ازروئے انصاف ؛ حقاً و انصافاً ۔

Justness : (n) انصاف ؛ حق ؛ حقانیت ؛ عدالت ؛ صحت ؛ درستی ؛ صحیح ہونا ؛ مبنی برانصاف ہونا ۔

Jut : (n) آگے کو نکلا ہوا ؛ نوک دار ؛ نوک ؛ نکلا ہوا حصہ ۔

Jut : (v) آگے کو نکلنا یا بڑھنا ؛ نوک دار ہونا ۔

Jute : (n) سن ؛ پٹ سن ؛ پاٹ ؛ پٹوا ؛ جوٹ ۔

Jute : (n) جٹ ؛ جٹ لینڈ کا قدیم باشندہ؛ جرمن کے ان تین قبائل میں سے ایک جس نے پانچویں اور چھٹی صدی عیسوی میں برطانیہ پر حملہ کیا اور اس کے بعض علاقوں پر قبضہ کیا اور وہیں آباد ہو گئے ۔

Jute board : (n) ایک مضبوط اور ٹھوس پلے بورڈ (Play board) جس میں جوٹ استعمال نہیں کیا جاتا ہے بلکہ سلفیٹ اور ردی کاغذ سے بنایا جاتا ہے اور کشتی سازی کے کام میں آتا ہے ۔

Jute paper : (n) پٹ سن سے بنایا ہوا مضبوط کاغذ ۔

Jutlandic : (a) (۱) جٹ لینڈ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) جٹ لینڈ کے عوام کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) جٹ لینڈ کی زبان کا یا اس سے متعلق ۔

Jutlandic : (n) مشرقی ڈنمارک میں جٹ لینڈکی بولی ۔

Juvenescence : (n) عنفوان شباب ؛ نوجوانی ؛ آغاز شباب ؛ طفلی سے نوجوانی میں قدم رکھنا ۔

Juvenescent : (a) عنفوان شباب میں قدم رکھنے والا ؛ نوجوان ہونا؛ حالت بلوغ میں ہونے والا ۔

Juvenile : (a) نوعمری کا ؛ نوبلوغت کا ؛ کم سنی کا ؛ نوجوان ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Juvenile : (n) نوعمر ؛ کم سن ؛ نو شباب (شخص) ۔

Juvenile delinquency : (n) کم سنوں کا جرم ۔

Juvenile delinquent : (n) قانونی ذمہ داریوں سے کم عمر کا مجرم ؛ کمسن مجرم ۔

Juvenilely : (adv.) کم سنی کے طور پر ؛ نوجوانی کی طرح سے ؛ عنفوان شباب کے طور پر ؛ نوجوانوں کی طرح ؛ طفلانہ طور پر ۔

Juvenileness : (n) نوجوانی ؛ عنفوان شباب ؛ کم سنی ۔

Juvenilia : (n) (۱) آثار نوجوانی ؛ آثار آمد عہد شباب ۔ (۲) وہ فنی یا ادبی مجموعہ جو نوجوانوں کے لئے ہو ۔

Juvenility : (n) نوجوانی ۔

Juwise /-ys (e) : دیکھو Juise ؛ انصاف ؛ فیصلہ ۔

Juxta -: (prefix) سابقہ بہ معنی ، نزدیک ، قریب ، قریب میں واقع ۔

Juxta-ampullary : (a) جسم کی کسی نالی کے قریب ؛ جسم کی کسی دو دستی نالی کے بغل میں ۔

Juxta-spinal : (a) ریڑھ کی ہڈی کے بغل میں واقع ۔

Juxta-tabular : (a) (رومن قانون) عہد نامہ یا تحریری دستاویز کے مطابق ۔

Juxtapose : (v) ملا کر رکھنا ؛ برابر برابر رکھنا ؛ پہلو بہ پہلو رکھنا ۔

Juxtaposit : (v) دیکھو Juxtapose

Juxtaposition : (n) ملا کر یا پہلو بہ پہلو رکھنے کا عمل ؛ اس طرح رکھے جانے کی حالت ۔

Jymold : دیکھو Gimmaled

Jyngine : (a) Jynx کا یا اس سے متعلق ۔

Jynx : (n) (۱) ایک قسم کی چڑیا جو اپنی گردن ٹیڑھی رکھتی ہے ۔ (۲) طلسم ؛ جادو ۔

# K

K. (n) انگریزی حروف تہجی کا گیارھواں حرف؛ عربی حرف "ک" کا متبادل۔

Ka - : Ca کا متبادل۔

**Kaaba/Kaba/Kabah/Caaba : (a)** کعبے سے متعلق۔

**Kaaba/Kaba/Kabah : (n)** کعبہ : خانۂ کعبہ۔

Kaama/Caama/Khama/(Khgama): (n) جنوبی افریقہ کا بارہ سنگھا۔

Kab : Cab کا متبادل۔

Kabala/Kabbala/Kabblah: دیکھو Cabala

Kabassou : (n) جنوبی امریکا کا زمین کے اندر رہنے والا جانور۔

Kabob : (n) Cabob کا متبادل۔

Kabuka : (n) جاپانی ڈراما کی ایک مقبول قسم جس میں اداکاری کے علاوہ اعلیٰ قسم کے نغمے، رقص اور مزاح ہوتے ہیں اور جس کے تمام پارٹ مرد ادا کرتے ہیں۔

Kabul : (n) افغانستان کا ایک مشہور شہر؛ پایۂ تخت افغانستان۔

Kabul : (a) کابل سے متعلق؛ طرز کابل کا۔

Kabuli : (n) کابلی : کابل کا۔

Kabuli : (n) کابل کا باشندہ۔

Kacha/Kachcha : Cutcha کا متبادل۔

Kachari : Cachari کا متبادل۔

Kad : دیکھو Cad

Kaddish : (n) (۱) یہودیوں کی ایک ماتمی دعا۔ (۲) یہودیوں کی دعائیہ تکبیر۔

Kadi/Kadee : Cadi کا متبادل۔

Kady/Katy/Cady/Caddy : (n) مردوں کی ایک ٹوپی : کلاہ مردانہ۔

Kaf : Kaph کا متبادل۔

Kaffir/Kaffre : (n) (۱) دیکھو Caffre۔ (۲) جنوبی افریقہ کے قبائل بانتو کا کوئی شخص؛ کافر۔ (۳) کافرستان (واقع ایشیا) کا باشندہ۔ (٤) (جمع) جنوبی افریقہ کی کان کنی کی کمپنیوں کے حصے (اسٹاک اکسچینج)۔

Kaffir bean : (n) ایک قسم کی گھاس۔

Kaffir boom : (n) (۱) دیکھو Coral tree (۲) (نباتیات) درخت مرجان۔

Kaffir cat/Caffer-cat/Caffre cat : (n) افریقہ اور ایشیا کی ایک وحشی بلی۔

Kaffir lily . دیکھو Crimson fiag

Kaffle/Kafle : (n) Coffle کا متبادل۔

Kafila : Cafila کا متبادل۔

Kaftan : (n) Caftan کا متبادل۔

Kago : (n) بید کی بنی ہوئی جاپانی ڈولی۔

Kagu : (n) ایک قسم کا پرند۔

Kahar : (n) (۱) کہار؛ ہندوؤں کی ایک ذات جن کا کام لے جانا/باربرداری کرنا ہوتا ہے۔ (۲) بار بردار؛ بارکش؛ مزدور؛ قلی۔

Kail : (n) — Kale کا متبادل۔

Kaimakam : (n) — (ترکی سلطنت) لفٹنٹ؛ نائب ؛ ڈپٹی؛ لفٹنٹ کرنل ؛ ڈپٹی گورنر ؛ قائم مقام معاون حاکم ؛ خصوصاً قسطنطنیہ کے وزیر اور گورنر کا قائم مقام۔

Kaimam/Kain : (n) — دیکھو Caymn/Cain

Kainite : (n) — میگنیشیم اور پوٹیشیم کا آبدار کلورو سلفیٹ (کھاد کے طور پر استعمال ہوتا ہے ) ؛ کچھدھات میگنیشیم؛ کائنائٹ۔

Kainophobia : (n) — نوترسی۔

Kainozoic : — (ارضیات) Cainozoic کا متبادل۔

Kairine : (n) — (کیمیا) کینو لائن مرکب۔

Kaiser : (n) — (۱) قیصر؛ شہنشاہ ( خصوصاً جرمن شہنشاہ)۔ (۲) جرمن اور آسٹریا کے شہنشاہ کا لقب۔ (۳) (تاریخ) ہولی رومن امپائر (سلطنت روما) کا فرمانروا۔

Kaiserdom : (n) — مقام قیصر ؛ حکومت قیصر کی قلمرو۔

Kaisership : (n) — قیصریت۔

Kaitain : (n) — (علم النجوم) خیطین؛ فَمّ الحوت (ستارہ)۔

Kajawah : (n) — کجاوہ ؛ محمل۔

Kaka : (n) — نیوزی لینڈ کا (ایک قسم کا) توتا ؛ کاکا ۔

Kakapo : (n) — نیوزی لینڈ کا ایک پرندہ ؛ کاکا پو؛ شب توتا ۔

Kakaralli/-ali : (n) — برطانوی Guiana کی ایک قسم کی لکڑی۔

Kakemono : (n) — ریشم یا کاغذ پر بنائی ہوئی جاپانی تصویر جو دیوار میں لگائی جاتی ہے ۔

Kakidrosis : (n) — (طب) عرق بدبو ؛ بدبو پسینہ۔

Kakistocracy : (n) — بُرے لوگوں کی حکومت ؛ حکومتِ فرومایگاں ؛ فاسق ترین اشخاص کی سلطنت ؛ (سیاسیات) سریر شاہی ؛ حکومت بداں۔

Kako- : — Caco کا متبادل۔

Kakodyle(e) : — دیکھو Cacodyl

Kala-azar : (n) — (طب) کالا آزار ۔

Kalan : (n) — شمالی بحرالکاہل کا ایک قسم کا اودبلاؤ۔

Kale/Kail : (n) — (۱) ایک قسم کا کرم کلا یا بند گوبھی؛ کرم کلا؛ کلم پیچ ؛ بند گوبھی (جس کے ) پتّوں میں سلوٹیں پڑی ہوتی ہیں۔ (۲) (اسکاتستانی) مختلف سبزیوں کا شوربا ۔

Scotch Kali : — (۱) ارغوانی پتّوں والی گوبھی۔ (۲) اس کا یا دوسری ترکاریوں کا شوربا ۔

Kaley-kail/-yard : (n) — (۱) (اسکاتستان) ترکاری باغ ؛ باورچی خانے کے متعلق باغ باغیچہ ؛ پشت خانہ ۔ (۲) اس ناول نگار کے متعلق بھی استعمال ہوتا ہے جو اسکاتستان کی عام زندگی کے متعلق افسانے لکھتے ہیں یہ مقامی بولیوں، محاوروں کا زیادہ استعمال کرتے ہیں۔

Kale-yard school : (n) — وہ ناول نویس جو اسکاتستان کی عام زندگی کے متعلق افسانے لکھتے ہیں اور مقامی محاوروں کی بھر مار کر دیتے ہیں۔

Kale/Kailyarder/-ism : — اسکاتستان کی عوامی زندگی کی مرقع کشی کرنے والا جو اپنے افسانوں میں مقامی بولیوں کا استعمال زیادہ کرتا ہے ۔

Kaleege/Kalij : (n) — ایک قسم کا ایشیائی تیتر جو ہمالیہ کی ترائی میں پایا جاتا ہے ۔

Kaleidophone : (n) — ہوائی امواج پیما ، (سمعیات) اہتزاز نما ۔

Kaleidoscope : (n) — (۱) ایسی نلکی جس کے ذریعہ سے سڈول اور متناسب صورتیں دیکھی جاتی ہیں جو رنگین شیشے کے ٹکڑوں کے عکس سے پیدا ہوتی ہیں اور جن میں نلکی کے پھرانے سے تغیر و تبدل واقع

ہوتا ہے؛ عکس بیں؛ عکسی صورتیں دیکھنے کا آلہ؛ عکس نما ؛ (بصریات) اشکال بیں۔ (۲) چمک دار چیزوں کا ہمیشہ متغیر ہونے والا مجموعہ ؛ بار بار متغیر ہونے والا منظر۔

Kaleidoscopic/ -al : (a) (۱) عکس بین کے رنگ اور شکلوں کے مشابہ۔ (۲) برابر متغیر ہونے والا۔

Kaliedoscopically : (adv.) عکس بین کے طور پر۔

Kalend : دیکھو Calend

Kali : (n) (۱) دیکھو Alkali ۔ (۲) ایک حل پذیر معدنی نمک یا بہت سے حل پذیر نمکوں والے آمیزے جو مٹی میں پائے جاتے ہیں ۔(۳) شورہ؛ وہ سوڈا جو پودوں کی راکھ سے حاصل ہوتا ہے ۔

Kalian/ -lioun : (n) قلیان ؛ قلیون ؛ حقہ۔

Kaliform : (a) قلی نما ؛ قلی کی شکل کا ۔

Kaligenous : (a) (کیمیا) القلی پیدا کرنے والا۔

Kalinite : (n) کچدھات پوٹاشیم ؛ کالی نائٹ۔

Kalium : (n) (کیمیا) کالیم ؛ پوٹاشیم (عنصر ' دھات)۔

Kallima : (n) (حیوانیات) جنس سندر تیتری۔

Kalmia/Calmia : (n) (۱) ایک قسم کا امریکی سدا بہار پودا ۔ (۲) (نباتیات) غار کوہی ؛ کالمیا ۔

Kalmuck/ -myk : (n) قلماق ؛ قلماقی شخص یا زبان (قلماق ایک تاتاری قبیلے کا نام ، جو بحراخفر کے کنارے رہتا ہے)۔

Kalology : (n) (آرٹ) جمالیات۔

Kalon : (n) خوب صورت (اخلاقی طور پر) ؛ زیبا ؛ خوش شکل ملیح ؛ (آرٹ) جمال ؛ جمال و کمال۔

Kalong : (n) جزیرہ نمائے ملایا کی مچھلی خور چمگادڑ ؛ سب سے بڑی قسم کی چمگادڑ ؛ کالونگ۔

Kalpa : (n) کلپ ؛ سب سے بڑا جگ ؛ برہما کا دن (٤ ارب بتیس کروڑ سال)۔

Kam : Camکا متبادل۔

Kama : (n) Kaama کا متبادل۔

Kama : (n) کام دیوتا ؛ خدائے عشق (cupid) ؛ شہوت ۔

Kamala : (n) کامالا ؛ قمبیل ؛ ایک عمدہ نارنگی رنگ کا سفوف جو ایک قسم کے درخت سے حاصل کیا جاتا ہے ۔ (نباتیات و طبیعیات) کمیلا (دوا)۔

Kam /Kaim . (n) (۱) (ارضیات) سنگریزوں ، ٹوٹی پھوٹی چیزوں کا انبار ۔(۲) دیکھو Comb ۔

Kamerad : (int) دوست ؛ رفیق ؛ جرمن سپاہی ہتھیار ڈالتے وقت یہ فقرہ بلند آواز کے ساتھ کہتے ہیں۔

Kami : (n) (۱) جاپانی گورنروں وغیرہ کا خطاب ۔ (۲) جاپان کے دیسی مذہب کا دیوتا ۔

Kamichi : (n) صراخ ؛ مور امریکا ؛ گائنا اور آمیزن کی ایک چڑیا ۔

Kamikaze : (n) ٤٠ – ١٩٣٩ کی جنگ میں جاپان کا طیارہ خودکشی؛ آتشی سامان سے بھرا ہوا جہاز جو اپنے نشانہ سے ٹکرا گیا تھا۔

Kampong : (n) ملایا کا ایک گاؤں ؛ احاطہ یا چہار دیواری۔

Kampseen / Kamsin : (n) Khamsin کا متبادل۔

Kamptulicon : (n) کرمچے کا فرش جس پر ربڑ کٹا پارچہ اور کارک کی تہ چڑھائی گئی ہو۔

Kan : (n) دیکھو Can اور Khan

Kanaka : (n) کنکا ؛ بحر جنوبی کے جزائر کا باشندہ (خصوصاً وہ مزدور جو کوئنس لینڈ میں گنّے وغیرہ کے کھیتوں میں کام کرتے ہیں۔

Kanchil : (n) بورنیو ، جاوا اور ملا کا (Malacca) کا ایک قسم کا نافہ دار ہرن -

Kand : (n) Cand کا متبادل -

Kangaroo : (n) (۱) کنگرو ؛ کنگارو ؛ ایک قسم کا دودھ پلانے والا تھیلی دار جانور جو بہت اونچی چھلانگیں بھرتا ہے (آسٹریلیا اور تسمانیا میں پایا جاتا ہے)- (۲) (مجازاً ، خصوصاً مزاح) آسٹریلیا کا باشندہ - (۳) (جمع) اسٹاک ایکسچینج میں عامیانہ) مغربی آسٹریلیا کی کان کنی کی کمپنیوں کے حصے : نیز ان حصوں کا بیوپاری یا دلال - (٤) من مانی بحث کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے -

Brush Kangaroo (۱) آسٹریلیا کے چھوٹی قسم کے کنگارو - (۲) (جمع) آسٹریلیائی - (۳) ولابی کا سمور -

Giant/ Great Kangaroo : ایک قسم کا کنگارو -

Kangaroo-apple : (n) آسٹریلیا کا میوہ گیاہ ؛ ایک قسم کا آسٹریلیائی میوہ یا پھل -

Kangaroo bear : (n) (۱) (آسٹریلیا) (حیوانیات) خرسک ؛ کوالہ ؛ ایک قسم کا آسٹریلوی بھالو ؛ درختوں پر رہنے والا تھیلی دار اور پستان دار آسٹریلوی حیوان جو خاکستری بھورے رنگ کا ہوتا ہے اور شکل میں کچھ کچھ Sloth سے ملتا ہے - (۲) اس جانور کی کھال -

Kangaroo bicycle : (n) ایک قسم کی قدیم ساخت کی بائیسکل جس کا پچھلا حصہ نیچا ہوتا تھا -

Kangaroo closure : (n) من مانی بحث اور رائے شماری (کسی کمیٹی کے صدر کا بعض ترمیمات پر مباحثے کی اجازت دینا اور بقیہ کو خارج کردینا) -

Kangaroo feathers : (n) احمقانہ یا بے معنی افعال ؛ مہمل بات ؛ لغویات -

Kangaroo grass : (n) آسٹریلیا ، جنوبی ایشیا اور افریقہ میں پائی جانے والی ایک لمبی سوکھی گھاس ؛ ایک قسم کا چارہ -

Kangaroo hare : (n) دیکھو Hare wallaby

Kangaroo jerboa : (n) کنگرو چوہا ؛ آسٹریلیا کا ایک چھوٹا سا تھیلی دار جانور ؛ کنگرو موش؛ بُتر موش ؛ ایک کترنے والا جانور جو مغربی امریکہ اور میکسیکو میں پایا جاتا ہے ، اسے کنگارو ریٹ اس وجہ سے کہا جاتا ہے کہ وہ کنگارو کی طرح اچکتا ہوا چلتا ہے -

Kangaroo-mouse : (n) (۱) آسٹریلیائی تھیلی دار چوہا یا چوہیا - (۲) ایک قسم کا کترنے والا امریکی جانور -

Kangaroo-rat : (n) دیکھو Kangaroo Jerboa

Kanoon : (n) قانون؛ ایک قسم کی بربط جس میں پچاس سے ساٹھ تک تار ہوتے ہیں -

Kant : (n) دیکھو Cant

Kantian : (a) (۱) کانٹی؛ کانٹ کا ؛ جرمن فیلسوف کانٹ (۱۷۲٤-۱۸۰٤) سے متعلق - (۲) فلسفہ کانٹ کا پیرو -

Kantian : (n) فلسفہ کانٹ کا پیرو یا حامی -

Kantianism : (n) کانٹ کی پیروی ؛ کانٹ کا فلسفہ -

Kaolin : (n) کیولین ؛ گل چینی؛ ایک قسم کی نفیس سفید چکنی مٹی جو Feldspar کے تجزیہ سے حاصل کی جاتی ہے اور چینی بنانے میں کام آتی ہے -

Kaolinc : (a) گِل چینی سے متعلق -

Kaolinite : (n) (کان کنی) خالص گِل چینی -

Kaolinize : (v) کیولین بنانا -

Kaolinization : (n) (کان کنی ، ارضیات) گل چینی سازی ؛ کیونیلاو -

Kapelle : (n) جرمن کی ایک انجمن موسیقی ؛ آرکسٹرا کی ایک جماعت کلیسا کے مغنّیوں کی سنگت -

Kapellmeister : (n) کلیسا کے مغنیوں کی سنگت کا سرگروہ ؛ سرمطرب ؛ سر مغنّی -

Kaph : (n) عبرانی زبان کا گیارھواں حرف ۔

Kapnography : (n) (آرٹ) دُود نگاری ۔

Kapok/Capoc : (n) (۱) ایک قسم کی عمدہ روئی جو ایک درخت کے بیج کو لپٹی ہوتی ہے اور گدوں وغیرہ میں بھری جاتی ہے ۔ (۲) اس روئی کا درخت ۔

Kapp : (n) مقناطیسی قوت کے ورک شاپ کی اکائی ۔

Kapur/ Kapor : (n) (درخت) کافور ۔

Karabiner : (n) (کوہ پیمائی) دو اوزاروں کو جوڑنے کی ایسی ترکیب کہ وہ کھل نہ سکیں ۔

Karacul/Karakul : دیکھو Caracul

Karagan : (n) لومڑی کی ایک قسم ۔

Karaite : (n) اہل توریت ؛ یہودیوں کے اس فرقے کا پیرو جو اخبار کی روایات کا قائل نہیں اور توریت کی تفسیر لفظی معنوں کے لحاظ سے کرتا ہے ۔

Karaitism/Karaism : کریٹ کا پیرو ۔

Karatas : (n) ویسٹ انڈیز اور جنوبی امریکا کا ایک پودا ۔

Karate : (n) غیر مسلح لڑائی کا ایک جاپانی طریقہ جس میں ہاتھ پاؤں وغیرہ سے اسلحہ کا کام لیا جاتا ہے ۔

Kariti : (n) (نباتیات) شجر مکھن ؛ درخت شیر ۔

Karma : (n) (بدھ متی فلسفہ) کرم ؛ انسان کے جنم بھر کے افعال جن کی بنا پر اس کے دوسرے جنم کا تعین ہوتا ہے ؛ فلسفہ' کرم ۔ (۲) سر نوشت ؛ تقدیر ۔

Karmathian/Car - : (n) (دینیات) قرمطی ؛ نویں صدی کے مسلمانوں کا ایک فرقہ ۔

Karmathian : (a) قرمطی فرقے سے متعلق ۔

Karmic : (a) کرمی ؛ کرم سے متعلق ؛ فلسفہ' کرم کا یا اس سے متعلق ۔

Karn/-e/Karob/-e : دیکھو Cairn/Carob

Karo/Karroo : (n) کرو (جنوبی افریقہ میں) چکنی مٹی کی سطح مرتفع جو گرمی میں بالکل خشک رہتی ہے ۔

The great karoo : کیپ کالونی کا بڑا کرّو ۔

Kross/Kaross(e) /Cross : (n) کرّوس ؛ جانوروں کی کھال کی پوشاک (بالوں کے ساتھ) جو جنوبی افریقہ کے باشندے استعمال کرتے ہیں ۔

Karri : (n) ایک آسٹریلیائی درخت ؛ نیز اس کی سخت لکڑی ۔

Karst : (n) (جغرافیہ) وہ علاقہ جس کے اندر معدنیات بالخصوص چونا پتھر کا ذخیرہ ہو ۔

Karstenite : (n) (کان کنی) دیکھو Anhydrite

Karstic : (a) معدنی علاقہ کا یا اس سے متعلق ۔

Karstland : (n) معدنیات بالخصوص چونا کا علاقہ ۔

Kart : دیکھو Go-kart

Kartel/Cartle : (n) (۱) وہ تختہ جو بیل گاڑی میں سونے کے لئے لگا دیا جاتا ہے ؛ آرام چوکی ۔ (۲) کارتل ۔

Kartell : (n) دیکھو Cartel

Karyo-/Cary -: سابقہ بہ معنی مغزمیوہ ، (سابقہ) نووی ؛ نواتی ؛ نوات ۔

Karyocyte : (n) (خلیہ) نواتی خلیہ ۔

Karyogamy : (n) نوات زواجیت ۔

Karyogenesis : (n) (خلیہ) نموئے نوات ۔

Karyokinesis : (n) (۱)(خلیہ) نوات حرکیت ۔(۲) خیطیت ۔

Karyolymph : (n) (نباتیات) نووی لمف ؛ نووی رس ۔

Karyolysis : (n) (خلیہ) (۱) نوات پاشی ۔ (۲) نوات حرکیت ۔

Karyomere : (n) (خلیہ) نوات پارہ ۔

Karyometry : (n) (خلیہ) نوات پیمانی ۔

Karyomicrosome : (n) (خلیہ) نوات خردہ ۔

Karyomite : (n) (خلیہ) تونیہ ۔

Karyomitome : (n) (خلیہ) نووی جال ۔

Karyon : (n) (خلیہ) نوات؛ نوات خلیہ ۔

Karyoplasm : (n) (خلیہ) نوات مایہ ۔

Karyotype : (n) (طبیعات) نواتی قسم ۔

Karyotype : (v) نواتی قسم کا ہونا یا بنانا ۔

Karyotyped : (a) نواتی قسم کا بنایا ہوا ۔

Karyotypic : (a) نواتی قسم کا یا اس سے متعلق ۔

Kasba/ Casbah : (n) قصبہ ؛ نواح الجزائر میں قلعہ کے گرد عربوں کی اقامت گاہ ؛ اسی قسم کی اقامت گاہ شمالی افریقہ میں ۔

Kasha : (n) ایک کپڑا جس سے عورتوں کی پوشاک بنائی جاتی ہے ۔

Kashmir : (n) Cashmere کا متبادل ۔

Kat : (n) عرب کی ایک قسم کی چائے ؛ عربی چائے ۔

Kat - : دیکھو Cat

Kata - : -Cata کا متبادل ۔

Katabasis : (n) سقوط ؛ فوجی ہزیمت ؛ انحطاط ۔

Katabatic : (a) ٹھنڈی ہوا کی مقناطیسیت کی وجہ سے نیچی ہوا کے بہنے سے متعلق ؛ بار زیریں ۔

Katabolic : (a) تخریبی استحالی ۔

Katabolism : (n) (حیاتیات) نخزمائے کا سادہ تر عناصر میں تبدیل ہونا تخریبی استحال۔

Katabolite : (a) (حیاتیات) مُفرّق ۔

Katabothron/Cata : (n) (۱) زمین کے اندر عمیق شگاف یا کنال ۔ (۲) زیر زمیں ندی ۔

Katadromous : (a) (نباتیات و حیوانیات) زیر رو ۔

Katagenesis : (n) (حیوانیات) ارتقائی معکوس؛ انحطاط ۔

Katakinetic : (a) (حیاتیات) طاقت ربا ؛ سست کُن ۔

Katakinetomere : (n) (حیاتیات) بے طاقت پارہ ؛ سست حرکی پارہ ۔

Katalysis : (n) (کیمیا) عمل انگیزی ۔

Katalytic agent : (n) (کیمیا) عمل انگیز۔

Katamorphism : (n) (ارضیات) تخریبی تَقَلُّب ۔

Kataphylaxis : (n) (طب) تراحم ۔

Katapiexy : (n) (حیوانیات) مکر موت ۔

Katastate : (n) [حیاتیات) تفرقی حالت ۔

Katathermometer : (n) (طبیعات) حدری تپش پیما ؛ نزولی تپش پیما ۔

Katharometer : (n) (کیمیا) موصلیت گیس پیما ؛ کتھورو میٹر ۔

Katharsis : (n) (طب) تصفیہ معدہ ؛ تزکیہ ؛ اصلاح ۔

Kathartic : (a) (طب) مُسہل ؛ جُلاب ۔

Katheter/ Kathetometer : (n) دیکھو Cathetometer

Kathode : (n) (برقیات) منفی برقیرہ ؛ زیر برقیرہ ؛ منقیرہ ۔

Kation : (n) (برقیات) زیر رواں ۔

Katydid : (n) (امریکا) امریکا کے ایک جھینگر کی قسم کا کیڑا جس کا رنگ سبز ہوتا ہے ؛ امریکی ٹڈا ۔

Kauri/Crwry/ -ie/ Cowdie (c) / Kouric : (n) کوری ؛ نیوزی لینڈ کا

ایک مخروطی شکل کا درخت جس سے نہایت عمدہ عمارتی لکڑی اور رال نکلتی ہے ؛ کوروان کا درخت ۔

Kauri-gum/Kauri-resin : (n) کوری کے درخت کا گوند ؛ کوری گوند ۔

Kave/Cava/Kaava/Kawa : (n) (۱) کاوا ؛ پولی نیشیا کی ایک جھاڑی ۔ (۲) اس جھاڑی کی جڑوں کا نشہ آور عرق ۔ (۳) (نباتیات) فلفل ۔

Kavain/ Kawain : (a) کاوی کا ۔

Kavass/Cavass/Kawass : (n) ترکی مسلح خادم ؛ سپاہی یا قاصد ؛ قواس ۔

Kaw : (n) دیکھو Caw /Caw

Kayak : (n) اسکیمو (قوم) کا ہلکا ڈونگا جس پر دریائی کتے کا چمڑا منڈھتے ہیں ۔

Kayaker : (n) "کیاک" کا انتظام کرنے والا ۔

Kayan : دیکھو Cayenne

Kayles : (n) (بول چال ؛ تاریخ) کھونٹیاں جو ایک قسم کے کھیل میں استعمال ہوتی ہیں ۔

Kazi : (n) دیکھو Cadi

Kazoo : (n) ایک قسم کا کھلونا باجا ۔

Kea : (n) کی ؛ نیوزی لینڈ کا سبز پہاڑی توتا جو بھیڑوں کو ہلاک کر کے ان کی گردن کی چربی کھاتا ہے ۔

Keb : (n) بھیڑ جس کا میمنا (بچہ) مر گیا ہو ۔

Keb : (v) (بھیڑ) میمنا کو مار دینا یا میمنا کا مر جانا ۔

To keb at : دودھ پلانے سے انکار کرنا (میمنا کو) ۔

Kebab/ -ob : (n) Cabob کا متبادل ۔

Kebbuck : (n) (اسکاٹستان) پنیر ۔

Keck : (n) ایک خوشبو دار جنگلی ساگ ۔

Keck : (v) (۱) ابکائی لینا ؛ ابکائی آنا ؛ الٹی ہونا ۔ (۲) (پرندے کا) ابکائی کی طرح آواز نکالنا ۔

To keck at : (کھانے وغیرہ سے) گھن آنا ؛ جی متلانا ۔

Keckle : (v) (۱) (اسکاٹستان) ہنسی روک روک کر ہنسنا ۔ اس طرح ہنسنا کہ آواز نہ نکلے ؛ خوشی کی علامت ظاہر کرنا ۔ (۲) کڑ کڑانا (مرغی کا) ؛ کٹ کٹ کرنا (مرغی کا) ۔ (۳) بک بک کرنا ؛ ٹائیں ٹائیں کرنا ۔

Keckle : (v) (جہاز رانی) طناب یا زنجیر سے باندھنا ۔

Keckle : (v) دیکھو Keck

Keckle : (n) (اسکاٹستان) بغیر آواز کی ہنسی ۔

Keckling : (n) پرانی رسیاں جو جہاز کے لنگر کے رسے میں لپیٹ دی جاتی ہیں ۔

Ked/ Kade : (n) بھیڑ کی جوں ؛ چیچڑی ۔

Kedge : (n) (جہاز رانی) جہاز کا رخ بدلنے والا چھوٹا لنگر ۔

Kedge : (v) (۱) (لنگر سے بندھے ہوئے رسے کو لپیٹ کر) جہاز کا رخ بدلنا ۔ (۲) جہاز کا رخ اس طرح بدلا جانا ۔

Kedgeree : (n) (۱) کھچڑی ۔ (۲) ایک انگریزی کھانا جو دال چاول؛ انڈے مچھلی وغیرہ کو ملا کر پکایا جاتا ہے ۔

Keek : (v) (اسکاٹستانی بول چال) جھانکنا ؛ روزن میں سے دیکھنا؛ دزدیدہ نظر سے دیکھنا ؛ (مجازاً) چیزوں کا (مثلاً روشنی یا کرنوں کا) ۔

Keek : (n) دزدیدہ نظر ؛ ایک بار جھانکنا ۔

Keel : (n) (۱) جہاز کا چوبی یا آہنی پیندا ؛ جہاز کا تلا ؛ حمال کشتی ۔ (۲) جہاز (شعر) ۔ (۳) جہاز کے تلے کی مانند نیچے کا حصہ؛ کسی چیز کے نیچے کا حصہ ۔ (٤) (نباتیات و حیوانیات) فلکی؛ زورق ؛

Near of kin : قریبی رشتہ دار۔

Of kin : (۱) رشتہ دار ؛ قرابت دار ؛ سگا ۔
(۲) ہم رنگ ؛ ہم مزاج ؛ ہم مذاق ؛ ہم سرشت ۔

-kin : لاحقہ تصغیر کے طور پر استعمال ہوتا ہے جیسے اردو میں "چہ" اور "ک" مثلاً باغچہ ؛ ڈھولک ۔

Kin : (خصوصاً اسکاٹستان) Kind کا متبادل۔

Kin : (n) (انگریزی بول چال) دراڑ ؛ درز ؛شگاف۔

Kinaesthesis/-thesia : (n) (عضویات) حس حرکت فضلہ ۔

Kinaesthetic : (a) (حیوانیات) عضلی حرکت حسی ۔
(عضویات) حس حرکت عضلہ سے متعلق ۔

Kinase: (n) (کیمیا) عامل کار خمیر ۔

Kinchin : (n) (تملق کے موقع پر) (پیارا) بچہ ؛ منّا ۔

Kinchinlay : (n) بچوں سے سودے سلف کے پیسے ہتھیا لینا ؛ (بچوں کے ساتھ) اچکا پن۔

Kincob : (n) کمخواب؛ زریفت بندی ؛حریر زریفت ۔

Kind : (n) (۱) (حیوانیات اور نباتیات) نوع ؛ نسل ؛ جنس ؛ گروہ دستہ ۔ (۲) قسم ؛ قماش ؛ طرح ۔ (۳) (قدیم) قدرت ؛ عالم فطرت ؛ عالم طبیعی ۔ (٤) (قدیم) سرشت ؛ طینت ۔ (٥) ماہیت ؛ کیفیت ؛ کیف ۔

A kind of : ایک قسم کا ۔

All kind of : ہر قسم کا ۔

He is a kind of stock broker : وہ ایک طرح کا صرافے کا دلال ہے ۔

Human kind : بنی نوع انسان۔

I kind of expected it : (روز مرہ) میں ایک حد تک اس کامتوقع تھا ۔

In kind : (اداتی) بالجنس ؛ عام اشیاء کی صورت میں۔

No kind of : کسی قسم کا نہیں ۔

Nothing of the kind : (حقارت سے) ایسا ہرگز نہیں ۔

Repay his insolence in kind : اس کی بد تمیزی کا ترکی بہ ترکی جواب دو۔

We had a coffee of a kind : ہم نے قہوہ تو پیا جو نام کا قہوہ تھا ۔

Kind: (a) (۱) اچھی قسم کا (عام بول چال) ۔ (۲) رحیم ؛ کریم ؛ رحم دل ؛ با مروت ؛ شفیق ؛ کرپال ؛ ہم درد ؛ درد مند ؛ دوسروں کا لحاظ رکھنے والا ۔ (۳) محبت کرنے والا ؛ پریمی ؛ مشتاق ؛ شیدائی ؛ دلدادہ (کسی کا) (اب شاذ) ۔ (٤) (بول چال یا تکنیکی) نرم ؛ ملائم؛ گدگدا ؛ لوچ دار ؛ جس میں سختی نہ ہو ؛ کام کرنے میں آسان ۔ (٥) مہربان ؛ شفقت آمیز ؛ لطف و عنایت سے پیش آنے والا۔

Kind-hearted : (a) رحم دل ؛ مہربان ؛ خوش قلب ۔

Kindergarten : (n) کنڈر گارٹن؛ Friedrich Frobel کے اصول کے مطابق بچوں کی تعلیم گاہ ؛ (تعمیرات) باز بچہ اطفال ؛ دبستان اطفال ؛ کودکستان ؛ چھوٹے بچوں کا اسکول جہاں کھلونوں وغیرہ کے ذریعہ تعلیم دی جاتی ہے ۔

Kindergarten : (a) ابتدائی ؛ بچوں کی تعلیم سے متعلق ؛مخصوص اطفال ؛ کود کانہ ؛ صباوت ۔

Kindergart(e)ner : کنڈر گارٹن میں تعلیم دینے والا ۔

Kindergartenism : (n) کنڈر گارٹن کا طریقہ تعلیم۔

Kindheartedness : (n) رحم دلی ؛ مہربانی۔

Kindle : (n) (پرندوں اور جانوروں کے اور حقارت سے آدمیوں کے بچوں کے لئے) چینگی پوٹے ؛ جھول۔

In kindle : خرگوش کے بچے ۔

Kindle : (v) (۱) آگ لگانا ۔ جلانا ؛ سلگانا ؛ روشن کرنا ۔
(۲) آگ لگنا ؛ جلنے لگنا ؛ شعلے کا ابھرنا ؛

پیار سے ؛ کریم النفسی کے ساتھ ؛ پسندیدگی سے ؛ دل پذیری سے ؛ عمدگی کے ساتھ ؛ نفاست سے ۔

To take kindly : (phr.) خوشی سے قبول کرنا؛ مہربانی کے طور پر قبول کرنا ۔

To take kindly : (phr.) فطری طور پر گرویدہ کرنا ۔

To thank kindly : (phr.) دل سے شکریہ ادا کرنا ۔

Kindness : (n) لطف و عنایت ؛ مہربانی ؛ رحم دلی؛ شفقت ؛ رحم ؛ کرم ۔

Kindred : (n) (۱) رشتہ ؛ عزیز داری ؛ قرابت ؛ ناتا ۔ (۲) (سماجیات) خویش ؛ اقارب ؛ رشتہ داری ۔ (۳) اوصاف میں مماثلت ؛ مشابہت ۔ (٤) اتحاد مذاق ؛ اتحاد طبیعت ؛ روحانی رشتہ ۔

Kindred : (a) (۱) ایک ہی رشتے کا ؛(پیدائشی یا شادی کے ذریعہ) رشتہ دار ؛ یك جدی رشتہ دار ؛ عزیز ؛ قرابت مند ۔ (۲) (مجازاً) متعلق ؛ علاقہ رکھنے والا؛ مشابہ ۔ (۳) (حیاتیات) قرابت ؛ ہم جنس ؛ ہم نوع ۔ (٤) فطرت ؛ کردار یا جانداد میں ایک ہی طرح کا؛ ہم اوصاف ۔

Kine : (n) (حیوانیات) گائیں (گائے کی جمع) ۔

Kinema : دیکھو Cinema

Kinema colour : (n) (۱) سنیمائی رنگی ۔ (۲) رنگین متحرک تصاویر ۔

Kinematic : (a) خالص متحرک کا ؛ حرکت مجردہ سے متعلق ۔

Kinematic : (n) جنبش شناسی ؛ علم الحرکات ؛ علم اجسام متحرک ؛ حرکیات مجردہ ؛ علم حرکت مجردہ ۔

Kinematical (a) جنبش شناسی کا یا اس سے متعلق ؛ حرکیات مجرد کا ۔

Kinematics : (n) دیکھو Kinematic

Kinematograph : (n) (۱) دیکھو Cinematograph (۲) (سنیما)

شعلہ بھڑکنا ؛ سلگنا ۔ (۳) (مجازاً) آگ سی لگا دینا ؛ مشتعل کرنا ؛ بھڑکانا ؛ (احساسات و جذبات وغیرہ کو) پر جوش بنانا ؛ جوش میں لانا ۔ (٤) بڑھانا ۔ (٥) (جذبات) اکسانا ؛ ابھارنا ؛ جوش دلانا ۔ (٦) جل اٹھنا ؛ بھڑك اٹھنا ؛ جوش میں آجانا ۔ (۷) (مجازاً) مشتعل ہو جانا ؛ تیز ہو جانا ؛ جوش اٹھنا ؛ ہیجان پیدا ہونا ؛ آگ بگولا ہونا ۔ (۸) دہکانا ؛ دمکانا ؛ تمتمانا ؛ چمکنا ؛ دمکنا؛ دہکنا ۔

Kindle : (v) (عام بول چال) بچہ دینا ؛ جننا (نیز مجازاً) ۔

Kindler : (n) آگ لگانے والا ؛ آتش افروز ؛ اغوا کرنے والا ؛ متحرک ۔

Kindless : (n) (۱) نا مہربان ؛ ناقد انسانیت ؛ انسانیت سے بے بہرہ ۔ (۲) نا پسند ؛ نا مطلوب ۔

Kindliness : (n) مہربانی ؛ دل پذیری ؛ ملائمت ؛ نرمی ؛ موافق بالیدگی ۔

Kindling : (n) (۱) تحریك ؛ اشتعال ؛ جلانے کا عمل ۔ (۲) سلگانا ۔ (۳) (جمع یا واحد) (امریکا) چپٹیاں (جس سے آگ جلائی جاتی ہے) ۔

Kindling : (n) (۱) بچہ دینا ۔ (۲) چینگی پوٹے ؛ جھول ۔ (۳) جانور کا بچہ ۔

Kindling wood : (n) آگ جلانے والی لکڑی؛ چوب آتش زن ۔

Kindly : (a) (۱) اصلی حق رکھنے والا ؛ حسب قانون ؛ جائز ؛ قانونی ؛ منصفانہ ؛ قرین انصاف ؛ بر حق ؛ صحیح ۔ (۲) (بچہ) حلالی ؛ جائز ۔ (۳) (کرایہ دار) (اسکاٹستان) اچھی شرائط کے ساتھ اجارہ رکھنے والا ۔ (٤) اچھی قسم کا ؛ اچھی حالت میں ۔ (٥) (شخص) رحم دل ؛ شفیق ؛ رحیم ؛ کریم ۔ (٦) (مجازاً) (اشیاء) خوش گوار ؛ صحت بخش ؛ فائدہ بخش ؛ بڑھنے کے لائق ۔ (۷) فرحت بخش ؛ قابل قبول ؛ قابل تسلیم ؛ مقبول ؛ پسندیدہ ؛ دل پسند ؛ دل پذیر ؛ خوش نما ؛ عمدہ نفیس ؛ مرغوب ۔ (۸) (آب و ہوا وغیرہ) خوش گوار ؛ ساز گار ؛ موافق ۔ (۹) قدیم ؛ پیدائشی ؛ جنسی ۔

A kindly Scot :۔ پیدائشی یا جنمی باشندہ" اسکاٹستان

Kindly : (adv.) (۱) مہربانی سے ؛ شفقت سے؛ محبت سے ؛

حرکت نما؛ سنیما مشین ۔ (۳) (فوٹو گرافی) حرکت نگار ؛ سنیما کیمرہ ۔

Kinematography : (n) (سنیما) حرکت نمائی ؛ (فوٹو گرافی) متحرک تصاویری عکاس ۔

Kinemeter/Kinemomometer : (n) حرکت پیما ؛ جنبش پیما ۔

Kineograph : (n) (سنیما) حرکی تصویر ؛ تصویر متحرک ۔

Kinesalgia : (n) (طب) درد حرکی ۔

Kinescope : (n) (ٹیلی ویژن) حرکت بیں ۔

Kinesi/Kines -: (prefix) سابقہ بہ معنی "حرکت" ۔

Kinesiatrics : (n) (مرضیات) حرکت عضلات کے ذریعہ بیماری کا علاج ؛ (طب) حرکتی علاج ۔

Kinesiology: (n) علم الحرکات بدن ؛ اصول میکانزم و تشریح حرکات بدن انسانی ؛ بدن کی حرکتوں کا علم یا سائنس ۔

Kinesipathy/Kinesitheraphy : (n) دیکھو Kinesiatrics ؛ (طب) حرکتی علاج ؛ علاج بالحرکت ۔

Kinesiphone : (n) (صوتیات) حرکی مصوات ؛ حرکی فون ۔

Kinesis : (n) (حیاتیات) (موافق) حرکت انگیزی ۔

Kinesodic : (a) (عضویات) بر آور ؛ باہر لانے والا ۔ (حیوانیات) حرکت بر ؛ حرکی حِس ۔

Kinesthesia : (n) (عضویات) حرکی حسّیات ؛ احساس حرکت عضد ۔

Kinesthetic : (a) (عضویات) حرکتی ؛ حسیّتی ۔

Kinetic : (a) (۱) حرکت کا ؛حرکتی ؛ حرکی ؛ متحرک ۔ (۲) اجسام متحرک کے علم سے متعلق ۔ (۳) (طبیعیات) حرکی ؛ بالفعل ۔

Kinetic : (n) حرکیات اجسام ؛ علم حرکت اجسام ؛ (میکانیات) حرکیات ۔

Kenetic-art : (n) حرکی آرٹ ؛ وہ آرٹ جس کی اثر انگیزی حرکت پر منحصر ہو ۔

Kinetic body : (n) حرکی جسم ؛ حرکیّہ ۔

Kinetic energy : (n) توانائی بالفعل ؛ حرکی توانائی ۔

Kinetic pressure : (n) حرکی دباؤ ۔

Kinetic theory of heat/- of gases: یہ نظریہ کہ حرارت(اور گیس بننا) ذرات کی حرکت پر بنتی ہے ۔ (طبیعیات) گیسوں کا نظریہ" تحرُّک ۔

Kinetics : (n) دیکھو Kinetic

Kineto-: (prefix) سابقہ بہ معنی "قابل حرکت" ۔

Kinetoblast : (n) (حیوانیات) حرکی نہوضمہ ۔

Kinetogenesis : (n) (حیوانیات)(نظریہ) حرکی تولید ۔

Kinetograph : (n) (سنیما) حرکت نگار ؛ حیات نگار ۔

Kinetomere : (n) (حیاتیات) حرکت پارہ ۔

Kinetonucleus : (n) (حیاتیات) حرکی نوات ۔

Kinetophone : (n) (صوتیات) حرکی فون ۔

Kinetoplasm : (n) (حیاتیات) حرکی مایہ ۔

Kinetoscope : (n) (۱) (سنیما) حرکت انداز ؛ حرکت نما ۔ (۲) حرکی سیربین کی تصویر کی ایک قسم ۔

King : (n) (۱) کسی آزاد ملک کا خود مختار حکمراں ؛ بادشاہ ؛ شاہ ؛ مَلِک خصوصاً موروثی بادشاہ ؛ قدرت مطلق والا ؛ سلطان ۔ (۲) خدایا عیسیٰ مسیح کے متعلق استعمال ہوتا ہے ۔ (۳) خطاب جو کسی شخص کو دیا جائے جو خاص عہدہ رکھتا ہو ۔ (٤) وہ شخص جسے افضلیت حاصل ہو ؛ اعلیٰ شخص ۔ (٥) بعض چیزوں کی تجسیم کے لئے استعمال ہوتا ہے جیسے King caucus, King cotton ۔ (٦) (مجازاً) کوئی چیز جو اپنی جماعت میں اعلیٰ اقتدار رکھتی ہو ۔ (۷) وہ شخص جو تجارت میں نہایت کامیاب ہو ؛ ملک التجار ؛ بہت بڑا تاجر مثلاً Sugar king, oil king ۔ (۸) پھلوں ، ترکاریوں وغیرہ کی بہترین قسم ۔ (۹) (شطرنج) شاہ ۔ (۱۰) (تاش) بادشاہ ۔ (۱۱) سگار بزرگ ۔

(۱۲) (خاکہ) طرہ دار ٹکڑا ۔ (۱۳) بادشاہ کا جام صحت ۔ (۱٤)دیکھو King post ۔ (۱۵) بڑا نر دیمك ۔

The books of kings : یہودیوں کی بعض کتابیں جس میں حضرت اسحقٰ وغیرہ کے (تاریخی) حالات درج ہیں ۔

Uncrowned King : وہ شخص جسے اختیار کلی ہو لیکن بادشاہ کا عہدہ نہ ہو ۔

King : (v) (۱) حکومت کرنا ؛ بادشاہ کی طرح سلوك کرنا ؛ شاہی سلوك کرنا ۔ (۲) بادشاہ ہونا ۔ (۳) (کسی کو) بادشاہ بنانا ۔

King-auk : (n) چھوٹا آك یا ایك قسم کا چھوٹا پرند (شمالی سمندر میں پایا جاتا ہے) ۔

King-baby : (n) بچہ ؛ گھر کا راجا ۔

King-bee : (n) ملکہ زنبورعسل ؛ شہد کی رانی مکھی ۔

King-bird : (n) (۱) (حیوانیات) مگس گیر ؛ امریکا کا مکھی مار پرندہ ۔ (۲) ایك قسم کا پیلو (نیو گینی کا پرندہ) ۔ (۳) مرغ بہشتی کی ایك قسم ۔ (٤) بحری سیاح کا ایك نام (نیوٹن کی قسم کا) ۔

King-bolt : (n) (تعمیرات) بڑی چٹخنی ۔ (۲) (میکانیات)شاہ پیچ ؛ بڑی بلی یا چٹخنی ۔

King card : (n) (تاش) رنگ کا عمدہ کارڈ ۔

King Charle s spaniel : (n) سیاہ اور بادامی رنگ کا اسپنیل کتا ۔

King-closer : (n) (انجینیئرنگ) راج کسر بند ۔

King-cob : (n) گل ساغری ؛ گل صد برگ ؛ دلدلی گیندا ؛ گل آلہ ۔

King cobra : (n) (۱) (دیو مالا) درخت میں رہنے والی پری جو درخت میں پیدا ہوتی اور اس کے خشك ہوتے ہی مر جاتی ہے ۔ (۲) ہندوستان کا زہریلا سانپ ؛ حبش کا بڑا بندر ۔

King conch/ -conk : (n) گھونگے کی مختلف قسموں کو جمع کرنے والے کا نام ۔

King-crab : (n) (حیوانیات) شاہ سرطان ؛ نعلی سرطان ۔

King-craft : (n) فن بادشاہی ؛ کشور داری ؛ سیاست پادشاہی سیاست مداری ؛ کامیاب بادشاہت ۔

King crow : (n) کوؤں کی جماعت کا سردار ؛ نیز ایك قسم کا پرندہ ۔

King-cup : (n) دیکھو King cob

King-duck/-eider : (n) ایك قسم کا پرندہ ؛ بطخ شمالی ۔

King-emperor : (n) شہنشاہ ۔

King-fish : (n) مچھلیوں کی مختلف قسمیں ۔

King fern : (n) ایك قسم کا پودا ۔

King herald : (n) دیکھو Herald

King hunter : (n) افریقی اور آسٹریلیائی پرندوں کی مختلف قسمیں خصوصاً ماہی خور قسم کی ۔

King-killer : (n) بادشاہ کش ۔

King-killing : (n& a) بادشاہ کشی ۔

King-lever : (n) (میکانیات) شہ بیرم ۔

King-lory : (n) ایك قسم کا چھوٹا توتا ۔

King-maker : (n) بادشاہ ساز ؛ بادشاہ گر (خصوصاً ارل آف واروك (Earl of Warwick) جو ہنری ششم کے عہد میں تھا) ۔

King-of-Arms/-at-Arms : (۱) فوج کا سب سے بڑا افسر ۔ (۲) کالج آف آرمس کے تین صدر نقیبوں میں سے ایك نقیب ۔

King beasts : (n) (حیوانیات) بادشاہ جنگل ؛ شیر ۔

King of birds : (n) (حیوانیات) شاہین ؛ عقاب ۔

King of Heralds/-arms : (n) انیس نقیب شاہی ۔

King of Kings : (n) (۱) (مجازاً) خدا - (۲) اکثر مشرقی بادشاہوں کا خطاب ؛ شہنشاہ -

King of metals : (n) (دھات) دھات سلطان :سونا (gold) -

King of terrors : (n) موت -

King of the castle : (n) بچوں کا ایک کھیل -

King of the Mullets : (n) (۱) بحر روم کی ایک قسم کی مچھلی - (۲) بن بھیڑیا ایک قسم کی مچھلی -

King-parrakeet/-parrot : (n) ایک قسم کا چھوٹاتوتا جو پنجرے میں رکھا جاتا ہے -

King penguin : (n) ایک قسم کا پرند -

King-piece/-post : (n) (۱) (نجاری) راج کھم -(۲) (تعمیرات) شہتیر - (۳) سیدھا کھمبا جو بلینڈی یا دھنی سے میال تک جاتا ہے -

King-pin : (n) (۱) دیکھو King-bolt - (۲) (مجازاً) اہم ترین شخص -

King post truss : (n) (تعمیرات) راج کھم قینچی -

King-size : (a) معمول سے بڑا ؛ نارمل سے بڑا (خصوصاً سگریٹ) -

King-vulture: (n) (حیوانیات) شاہ گدھ -

King s Advocate : (n) اسکاٹستانی اٹارنی جنرل -

King's (bad) bargain : (n) بیماری کا بہانہ کرنے والا 'پہلو تہی کرنے والا سپاہی (جنگی سپاہی) یا ملاح -

King's Bench : (n) دیکھو Bench

King's bishop : (n) (شطرنج) شاہ کی طرف کا فیل -

King's bloom : (n) شقائق نعمان(ایک پودا جس کے پھول گول ہوتے ہیں اور رنگ سرخ یا سفید -)

King's cushion : (n) دو آدمیوں کے سہارے بنائی ہوئی نشست -

King's evil : (n) (طب) خنازیر ؛ کنٹھ مالا ؛ اورنگ زیبی (جس کے متعلق پہلے یہ خیال کیا جاتا تھا کہ بادشاہ کے ہاتھ لگانے سے زائل ہو جاتا ہے) -

King's friend : (n) (تاریخ) ایک سیاسی پارٹی جس نے جارج سوم کو اقتدار میں لانے کے لئے حمایت کی تھی -

King's Highway : (n) دیکھو Highway

King's knight : (n) (شطرنج) (شاہ کی طرف کا) گھوڑا -

King's man/Kingsman : (n) (۱) طرف دار بادشاہ ؛ طرف دار سلطنت - (۲) کسٹم گھر کا افسر ؛ افسر کروڑ -

King's peace : (n) امن عامہ -

King's peg : (n) شیمپین اور برانڈی کا مرکب -

King's roll : (n) ان آجروں کی فہرست جنہوں نے یہ عہد کرلیا ہے کہ آجروں میں ایک مقررہ تعداد ان سپاہیوں کی رکھیں گے جو جنگ عظیم میں شریک تھے -

King's rod : (n) علف سریش؛ ایک قسم کی گھاس -

King's rook : (n) (شطرنج) (شاہ کی طرف کا) رُخ -

King's silver : (n) (۱) وہ چاندی جس کو بادشاہ نے برکت بخشی ہو اور جس سے انگوٹھیاں بنائی جاتی تھیں جو مختلف امراض کے لئے مفید سمجھی جاتی تھیں - (۲) عدالت میں داخل کی ہوئی فیس جس سے جرمانہ کرنے کا اجازت نامہ مل جاتا تھا -

King's spear : (n) سوسن کی قسم کا ایک پودا ؛ دیکھو Asphodel -

King's taper : (n) ایک قسم کا پودا -

King's wort : (n) (نباتیات) سنبل فتائی -

King's yellow : (n) (کیمیا) زرنیخ زرد ؛ ہڑتال -

Kingdom : (n) (۱) بادشاہت ؛ شاہی؛ شاہی حکومت - (۲) بادشاہ کی قلمرو ؛ سلطنت ؛ کشور - (۳) اسکاٹستانی فائف (Fife) کی سلطنت کا ہم نام - (٤) خدا کی روحانی باد شاہت ؛ حکومت الٰہی -

(٥) قلمرو ؛ دائرہ حکومت ۔ (٦) (حیاتیات) عالم (عالم حیاتیات وغیرہ)۔

Animal kingdom : (n) عالم حیوانیات ۔

Mineral kingdom : (n) عالم معدنیات ۔

The kingdom of God : خدا یا عیسیٰ علیہ اسلام کی روحانی خود مختاری ؛ حکومت الٰہی ۔

The kingdom of heaven : (n) رام راج ؛ حکومت الٰہی ۔

United kingdom : برطانیہ عظمیٰ و آئرستان ۔

Vegetable kingdom : (n) عالم نباتات ۔

Kingdom-come : (n) (عامیانہ) آخرت ؛ عقبیٰ ۔

Kingdomed : (a) صاحب سلطنت ؛ بیشمار قلمرو ؛ سلطنت والا ۔

Kingfisher : (n) ماہی خور ؛ رام چڑیا ۔

Kinghood : (n) بادشاہی ؛ سلطنت ؛ مقام یا قلمرو سلطنت ۔

Kingless : (a) بے بادشاہ ؛ بغیر بادشاہ کے ۔

Kinglet : (n) (١) (عموماً حقارت سے) معمولی یا چھوٹا سا بادشاہ ؛ غیر اہم بادشاہ ۔ (٢) ایک پرندہ جس کی چوٹی سنہری ہوتی ہے ۔

Kinglihood : (n) شاہانہ حکومت ؛ بادشاہی؛ سلطنت ۔

Kinglike : (a) بادشاہ کی طرح ؛ بادشاہانہ ؛ شاہ صفت ؛ شاہ منش ؛ شاہوار ۔

Kinglike : (adv.) بادشاہ کی طرح کا؛ بادشاہ کی صفت کا ۔

Kingliness : (n) شاہانہ صفت ؛ شانِ بادشاہی ؛دبدبہٴ شاہی ؛ شاہ صفتی ؛ حالت ملوکانہ ۔

Kingling : (n) چھوٹا سا بادشاہ ؛ غیر اہم بادشاہ۔

Kinglog : (n) (١) ظالم بادشاہ ۔ (٢) نام کا بادشاہ ؛ شاہ شطرنج؛ کمزور بادشاہ ۔

Kingly : (a) (١) بادشاہ کی صفت کا ؛ شاہی ؛ شاہی عہدے کا ۔ (٢) بادشاہ کا یا اس سے متعلق ؛ شاہانہ ؛لائقِ بادشاہ ؛ ملوکانہ ؛ خسروی ۔ (٣) (حکومت) شاہی ؛ شخصی حکومت کا ؛ سلطانی ۔ (٤) دیکھو King like ۔ (٥) عالی شان ؛ پر شکوہ ؛ باوقار ؛ شاندار ؛ شاہانہ ؛ رعب دار ۔

Kingly : (adv.) (١) شاہانہ طور پر؛ تزک و احتشام سے ۔ (٢) شاہانہ ؛ ملوکانہ ؛ بادشاہوں کی طرح کا ؛ شاہانہ طریقے سے ؛ شان و شوکت سے ۔

Kingmullet : (n) ویسٹ انڈیز کی ایک بڑی مچھلی ۔

Kingship : (n) (١) بادشاہ کا عہدہ ؛ بادشاہی ؛ شاہی ؛ شہر یاری ؛ مقام سلطنت ۔ (٢) شاہی حکومت ۔ (٣) شاہی اقتدار ؛ شاہی شان و شوکت ۔ (٤) بادشاہ کا قلمرو ؛ سلطنت ۔

Kingston : (n) ایک قسم کی شارک مچھلی ۔

Kinin : (n) بیتدون ؛ پپتدون (Peptides) کا کوئی ایک گروپ جو زخم کی وجہ سے بدن میں پیدا ہوتا ہے اور تکلیف کے احساس کو بڑھا دیتا ہے ؛ سانپ کے زہر میں بھی پایا جاتا ہے ۔

Kink : (n) (١) (تار ، زنجیر وغیرہ میں) پیچ ؛ بَل ؛ گرہ ؛ گتھی ۔ (٢) (مجازاً) (امریکا) انوکھا خیال ؛ وہم؛ خلل دماغ ؛ وسوسہ ؛ وسواس ۔ (٣) (نفسیات) وہم ؛ انوکھا خیال۔

Kink : (n) (١) (اسکاتستان اور بول چال) غش یا حملہ نا گہانی مرض ۔ (٢) (طب) سخت کھانسی ؛ ہنسنے یا کھانسی کا دورہ۔

Kink : (v) ہنسنے یا کھانسنے میں سانس پھول جانا ؛ دم پھولنے لگنا (ہنسنے یا کھانسنے میں)۔

Kink : (v) گتھی ڈالنا ؛ الٹابل دینا ؛ الٹا بل پڑنا ؛ گتھی پڑنا ؛ پیچ کھانا (غصہ وغیرہ) ؛ گرہ پڑنا ؛ گرہ ڈالنا ۔

Kinkajou/Kincajou : مرکزی اور جنوبی امریکا کا ایک قسم کا گوشت خور جانور قنکاج ۔

Kinkcough : (n) (بول چال) کالی کھانسی(طب) شہقہ؛ کالی کھانسی ۔

Kinkle : (n) (۱) چھوٹا پیچ ؛ چھوٹا بل ؛ چھوٹی گرہ ۔ (۲) (مجازاً) کنایہ ؛ اشارہ ۔

Kinkled : (a) تاب دار ؛ پیچ دار ؛ گرہ خوردہ ؛ گرہ دار ؛ گرہ والا۔

Kinky : (a) (۱) باب دار ؛ پیچ دار ؛ گرہ دار ؛ کٹھی دار ۔ (۲) (مجازاً) (امریکا) خلل دماغ والا ؛ عجیب ؛ انوکھا ؛ طرفہ ؛ بے طور ؛ خبطی سا ؛ بے حال ؛ بوالہوس ۔ (۳) جنسی کج روی بالخصوص ہم جنس پرستی میں مبتلا ؛ جنسی گمراہی کی ایمائیت ۔

Kingless : (n) ناٹھا ؛ جس کا کوئی رشتہ دار نہ ہو ۔

Kinnikinic/Killickkinnick/Killikinik : (n) (۱) برگ سماق ؛ بید مجنوں کی چھال وغیرہ کا مرکب جو تمباکو کی جگہ یا تمباکو کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے ۔ (۲)کوئی پودا جو اس غرض کے لئے استعمال کیا جائے ۔

Kino : (n) مختلف درختوں کا کتھا نما گوند جو دوا کے طور پر اور چمڑے کو پکانے میں استعمال ہوتا ہے ۔ (نباتیات) خون سیاؤشاں ؛ دَم الاخَوین بندی ؛ بیرا دکھنی ۔

African or Gambia Kino : ایک قسم کا یورپی درخت جس سے گوند نکلتا ہے ۔

Botany Bay Kino/Australian-Kino : ایک قسم کا پودا ۔

East India kino /Malabar kino/Amboy a kino : مختلف قسم کے پودے ۔

Kino-/Kin -: سابقہ بہ معنی "حرکت" ۔

Kinoesthetic sensation : (n) (نفسیات) حرکی حسی احساس ۔

Kinology : (n) (طبیعیات) علم کلیات حرکت : جنبش شناسی ؛ علم الحرکت ۔

Kinometer : (n) (طب) انحراف ؛ رحم پیما ۔

Kinoplasm : (n) (حیاتیات) عامل مایہ ۔

-kins : لاحقہ -kin

Kins people : (n) رشتہ دار ؛ اعزہ و اقارب ۔

Kins woman : (n) عزیز (عورت) (اب صرف ادبی) ۔

Kinsfolk : (n) (سماجیات) (ادب) عزیز و اقربا ؛ بھائی بند ؛ قریبی رشتہ دار ۔

Kinship : (n) (۱) (سماجیات) برادری ؛ قرابت ۔(۲) یک جدی رشتہ داری ۔ (۳) اتحاد مذاق ؛ اتحاد طبیعت ؛ روحانی رشتہ ۔

Kinsman : (n) عزیز ؛ قریبی رشتہ دار(اب صرف ادبی) ۔

Kinsmanship : (n) دیکھو Kinship

Kintra : (n) (اسکاتستان) Country کا متبادل ۔

Kintry : (n) (اسکاتستان) Country کا متبادل ۔

Kiosk : (n) (۱) (ترکی و ایرانی) کھلا ہوا چھوٹا خیمہ ؛ خانہ تابستان ۔ (۲) (فرانس اور بلجیم) اخبارات اور بینڈ وغیرہ رکھنے کا ٹھاٹر یا مچان ۔ (۳) ٹیلی فون کال بکس ۔

Yildiz kiosk : یلدیز کوشک ؛ سلطان ترکی کا محل ۔

Kip : (n) (۱) کم عمر جانور ؛ (بچھڑا ، بھیڑ وغیرہ) یا پٹھے کا چمڑا ۔ (۲) اس قسم کے چمڑے کا بنڈل یا گٹھر ۔

Kip : (n) (۱) (عامیانہ) اقامت گاہ جس میں بہت سے لوگ رہتے ہیں ۔ (۲) کرائے کا کمرہ ۔ (۳) بستر ؛ پلنگ ۔ (٤) فاحشہ خانہ ۔

Kip : (n) (انجینیئرنگ) کپ (قوت کی اکائی) ۱۰۰۰ پونڈ کے برابر ۔

Kip : (v) بستر پر جانا ؛ سونا ۔

Kipe : (n) ٹوکری ؛ ٹوکری جو وزن کے پیمانے کے طور پر استعمال ہو (بول چال) ۔

Kippage : (n) برانگیختگی ؛ ہیجان ؛ بے ترتیبی ؛ ابتری ؛ گڑ بڑ ؛ شور ؛ ہنگامہ ؛ پراگندگی ؛ الجھن ؛ افراتفری ۔

Kipper : (n) (۱) (انڈوں کے زمانے میں ) نر سامن مچھلی۔ (۲) آدمی (جوان) بچہ (عامیانہ)۔

Kipper : (n) نمك لگا کر اور دھواں دے کر سکھائی ہوئی مچھلی خصوصاً ہیرنگ ؛ ماہی دو دمی۔

Kipper : (v) (سامن ، ہیرنگ وغیرہ مچھلیوں کو) نمك اور کالی مرچ لگا کر اور دھواں دے کر سکھانا ۔

Kipper nut : (n) دیکھو Earth nut

Kipp's apparatus : (n) آلہ کپ۔

Kirb : (n) (انجینیئرنگ) سنگ حاشیہ ۔

Kirby / Kirby hook : (n) ماہی گیری میں ایك قسم کا قلاب۔

Kirchoff's laws : (n) کلیات کرخ ہوف ۔

Kirghiz : (n) (۱) ایك مغل قوم ۔ (۲) کرغز کی زبان ۔

Kirghiz : (a) کرغزی ۔

Kirk : (n) (اسکاتستان اور شمالی انگلینڈ) گرجا ۔

Free kirk : (n) اسکاتستان کا آزاد کلیسا ۔

Kirk : (v) اسکاٹ لینڈ کا کلیسا ؛ کلیسا ؛ گرجا گھر ۔

Kirk-garth : دیکھو Churchyard

Kirk of Scotland : (n) اسکاتستانی کلیسا ۔

Kirk session : (n) اسکاتستانی کلیسا اور دوسرے Presbyterian کلیساؤں کی ماتحت مجلس۔

Kirkman : (n) (اسکاتستان) کشیش ؛ روحانی؛ کلیسا کا پیرو ؛ اسکاتستانی گرجے کا رکن۔

Kirkyard : دیکھو Churchyard

Kirmess/ -mish : Kermis کا متبادل۔

Kirn : (n) (۱) (اسکاتستانی اور بول چال) فصل کٹنے کا اختتام ؛ آخر خرمن ؛ کٹنی ۔ (۲) فصلی جشن جو اس موقع پر ہوتا ہے ۔ (۳) کھلیان میں بچے کھچے اناج کی کٹائی ۔

Kirschwasser/Kirschen : (n) ایك قسم کی شراب جو جنگلی گلاس (Cherry) کو جوش دے کر کشید کی جاتی ہے ۔

Kirtle : (n) (۱) چوغہ ؛ مردوں کا کوٹ ؛ گھٹنے تك کا لباس ؛ جامہ ؛ فرغل ۔ (۲) عورتوں کا گاؤن ۔ (۳) اسکرٹ یا بیرونی پیٹی کوٹ ۔ (٤) عورتوں کا ڈھیلا ڈھالا سایا ۔ (٥) (مجازاً ) کسی قسم کا غلاف ، پردہ وغیرہ ۔

Kirtled : (a) فرغل پوش ؛ فرغل دار ؛ فرغل پہنایا ہوا ۔

Kish : (n) آئر لینڈ میں گھاس وغیرہ لے جانے کی ٹوکری۔

Kismet : (n) قسمت ؛ سرنوشت ؛ تقدیر ؛ نصیبہ ۔

Kiss : (n) (۱) بوسہ ؛ پیار ۔ (۲) (مجازاً) مساس ؛ ہلکا مس ۔ (۳) (بلیرڈ) دو متحرك گیندوں کا تصادم ۔ (٤) نقل ؛ ایك قسم کی مٹھائی جو شکر سے بنتی ہے ۔ (٥) ایك قسم کا آلوچہ ۔

Kiss : (v) (۱) (خیر مقدم یا اظہارکے طور پر) بوسہ لینا ؛ پیار کرنا ؛ چومنا ۔ (۲) کسی کو بوسہ دینا ۔ (۳) (ادب سے) بوسہ دینا ؛ چومنا ۔ (٤) بوسے سے ۔

To kiss away : (phr.) چوم کر (آنسو) دور کرنا ؛ (تسلّی و تشفی دینا) ۔

To kiss the book : (phr.) انجیل کو بوسہ دے کر حلف اٹھانا ۔

To kiss the dust : (phr.) (۱) گڑ گڑانا ؛ عاجزی کرنا ۔ (۲) قتل ہونا ؛ خاك و خوں میں لوٹنا ؛ معزول ہونا ؛ مرنا ۔

To kiss the ground : (phr.) (۱) عقیدت و احترام ظاہر کرنے کے لئے (سر کے بل زمین پر لیٹ جانا) ؛ سجدہ کرنا ؛ اظہار بندگی و اطاعت کرنا ۔ (۲) (مجازاً) حقیر ہونا ؛ نیچا دیکھنا ۔

Kissingly : (adv.) مہر و محبت کے ساتھ ؛ بوسے کے طور پر ۔

Kist : (n) (۱) صندوق ؛ بکس ۔ (۲) خزانے کا صندوق ؛ تجوری ۔ (۳) خزانہ ۔ (٤) تابوت ؛ میت کا صندوق ۔ (٥) (اثریات) دیکھو Cist ۔

Kist : (v) صندوق میں رکھنا ؛ تابوت میں رکھنا ۔

Kist : (n) قسط ۔

Kistvaen/Cistvaen : (n) (اثریات) دیکھو Cist

Kit : (n) (۱) کٹھوتی ۔ (۲) مچھلی لے جانے کی ٹوکری ۔ (۳) سپاہیوں کا تھیلا ۔ (٤) وہ سامان جو اس (تھیلے) کے اندر ہو ۔ (٥) کپڑے ، بستر وغیرہ (خصوصاً سفر کے لئے بندھا ہوا) اسباب ؛ سامان رخصتِ سفر ۔ (٦) اوزار (کاریگر کے) ۔ (۷) (کاریگر خصوصاً موچی کا) ساز و سامان ۔ (۸) سازو سامان ۔ (۹) (موسیقی) سارنگی ۔

Kit : (n) Kitten کا مخفف ۔

Kit : (n) Catherin کا مخفف ۔

Kit : (n) دیکھو Jack-O-lantern ؛ جیسے محاورہ میں Kit with the canstick or candle stick بھی کہتے ہیں ۔

Kit : (n) رال ؛ تار کول؛ چربی کی ترکیب جو کرمچ میں استعمال ہوتی ہے ۔

Kit : (n) (فوٹوگرافی) فریم جیسے پلیٹ کو چھوٹے سائز میں بدلنے کے لئے پلیٹ ہولڈر میں لگاتے ہیں ۔

Kit : (v) ٹوکری میں رکھنا (خصوصاً بازار میں مچھلی لے جانے کے لئے) ؛ ساز و سامان سپلائی کرنا ۔

Kit-bag : (n) سپاہی یا مسافر کے سامان کا تھیلا ۔

Kit-cat : (n) (اب بول چال) گلی ڈنڈے کا ایک کھیل ۔

Kit-cat/-kat : (n) (۱) (مجازاً) Whig (with club) (حریت پسند) پارٹی کا کلب جو جیمس ثانی کے عہد میں قائم

To kiss the hand (hands) : (phr.) (بادشاہ کی) دست بوسی کرنا ؛ کسی کی عزت کرنا ؛ ہاتھ چومنا ۔

To kiss the rod : (phr.) (۱) سزا کو عاجزی سے برداشت کرنا ۔ (۲) انکساری کے ساتھ اصلاح قبول کرنا ۔

Kiss-in-the-ring : (n) (۱) لڑکے لڑکیوں کا کھیل جس میں ایک شخص جنس مخالف کے دوسرے شخص کا تعاقب کرتا ہے اور بوسہ لیتا ہے ۔ (۲) وہ کھیل جس میں لڑکے گھیرا بنا کر بیٹھتے ہیں اور ایک لڑکا پیچھے رومال ڈالتا ہے اور پھر دوسرا پہلے شخص کا پیچھا کرتا ہے اور پکڑنے پر بوسہ لیتا ہے ۔

Kiss-me : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Kiss-me-quick : (n) (۱) ایک پودا ۔ (۲) ایک قسم کی چھوٹی زنانہ ٹوپی جو سر کے پچھلے حصے پر رکھی جاتی ہے ۔

Kiss off : (v) (مجمع کو) منتشر کرنا ؛ رخصت دینا یا رخصت کرنا؛ برخاست کرنا ۔

Kissable : (a) چومنے کے قابل ؛ لائق بوسہ ؛ قابل بوسہ ۔

Kissably : (adv.) پیار کے طریقے سے ؛ بوسے کے طور پر ۔

Kissage : (n) بوسہ زنی ؛ بوسہ ۔

Kisser : (n) (۱) بوسہ لینے والا ۔ (۲) (عامیانہ) زباں درازی ۔

Kissing : (n) بوسہ لینے کا عمل ؛ چومنا ؛ بوسہ لینا ۔

Kissing-crust : (n) (بول چال) وہ نرم پپڑی جو دو روٹیوں کے تنور میں پکاتے وقت ایک سے دوسری میں چپک جاتی ہے ۔

Kissing dance : دیکھو Cushion dance

Kissing gate : (n) حرف U یا V کی شکل کا دروازہ جس میں ایک وقت میں ایک ہی آدمی گزر سکتا ہے ۔

Kissing kind : (n) مہر و محبت کا تعلق رکھنے والا ۔

کیا گیا تھا ۔(۲) اس کلب کا ممبر ۔

Kit-cat portrait : (n) نصف قد سے کم تصویر جس میں ہاتھ بھی شامل ہوں ۔

Kitchen : (n) (۱) باورچی خانہ ؛ مطبخ ؛رسوئی ؛ (نیز مجازاً) ۔ (۲) دیکھو Cuisine ۔ (۳) پکی ہوئی غذا ؛ خوراک ؛ غذا ؛ غذا کی کوئی قسم جو روٹی کے ساتھ کھائی جائے (خصوصاً اسکاٹستان اور شمالی آئرش) ۔

Kitchen : (v) (۱) (اسکاٹستان)باورچی خانے کے طور پر استعمال کرنا۔ (۲) چٹ پٹا بنانا ؛ بامزہ کرنا ؛ پسندیدہ کرنا ؛ چٹخارا پیدا کرنا ؛ دل پسند کرنا ؛ نمکین کرنا ۔

Kitchen-fee : (n) (۱) تقاطر ؛ ٹپکنا ؛ ٹپکانا ۔ (۲) چربی (جس میں گوشت پکایا جائے ) ۔ (۳) پانی یا چربی وغیرہ جو کسی چیز سے ٹپک رہی ہو ۔

Kitchen-garden : (n) ترکاری باغ ؛ (نیز توصیفی) ۔

Kitchen-maid : (n) باورچی کی مدد گار (لڑکی) ؛ میٹ ؛ باورچی خانے کی خادمہ ۔

Kitchen-midden : (n) زمانہ ما قبل تاریخ کا کوڑا کرکٹ خصوصاً ہڈیوں اور کوڑیوں کا انبار ۔

Kitchen physic : (n) (مزاحاً) عمدہ اور کافی غذا ۔

Kitchen-stuff : (n) باورچی خانے کی ضروریات خصوصاً ترکاری وغیرہ ۔

Kitchener : (n) (۱) باورچی خانے کا نوکر ؛ خادم مطبخ ۔ (۲) خانقاہ کے باورچی خانے کا داروغہ ۔ (۳) اونچا چولھا جس میں دیگچیوں کے لئے لوہے کے خانے بنے ہوئے ہوتے ہیں ۔

Kitchenette : (n) چھوٹا باورچی خانہ ؛ پینٹری ۔

Kite : (n) (۱) چیل ؛ زغن ۔ (۲) ظالم اور لالچی آدمی ؛ چمر گدھ ؛ ٹھگ ؛ اچکا ؛ عیار ۔ (۳) پتنگ ؛ کنکوا ؛ تلنگی ۔ (٤) (معاشیات) اُدھار ہنڈی ؛ ہوائی ہنڈی ؛ (کاروباری اصطلاح) (قرضہ کا) تمسک یا ہنڈی ؛ ادھار ہنڈی ۔ (٥) (جہاز رانی) (جمع) جہاز کے سب سے اونچے بادبان جو ہلکی ہوا میں کھول دیئے جاتے ہیں ۔ (٦) (ہندسہ) نواربعتہ الاضلاع شکل جو وترکی ایک طرف متناسب ہو ۔

Brahminy kite : ہندوستان کا ایک پرند ۔

Indian or pariah kite : ایک قسم کا پرند ۔

Swallow tailed kite : شمالی امریکا کا ایک پرند ۔

To fly (or send up) a kite (fig) : (۱) عوام کی رائے کا اندازہ کرنے کے لئے کوئی تجربہ کرنا ۔ (۲) ادھار ہنڈی کے ذریعہ روپیہ قرض لینا ۔

Kite : (v) چیل کی طرح اڑنا یا اڑانا ؛ تیز اڑنا ۔ (۲) بلند پرواز کرنا ۔ (۳) پتنگ اڑانا ۔ (٤) ادھار ہنڈی میں تبدیل کرنا ؛ قرض مبادلہ میں بدلنا ۔

Kite balloon : (n) پتنگ غبارہ ؛ بیضوی شکل کا غبارہ جو فوجی مشاہدے کے لئے اڑایا جاتا ہے اور رسی کے ذریعہ کسی چیز سے اٹکا رہتا ہے ۔

Kite flying : (n) (معاشیات) ہوائی ہنڈی چلانا ۔

Kite-fox : (n) شمالی مغربی امریکا کی لومڑی (Vulpes Velax) ۔

Kith : (n) اعزہ و احباب ؛ اعزہ و اقربا ؛ (سماجیات) احباب و اقارب ۔

Kith and kin : (n) دیکھو Kith

Kithe/Kythe : (v) (۱) (اب اسکاٹستانی) آشکار کرنا ؛ ظاہر کرنا ؛ عیاں کرنا ؛ اپنے افعال سے ظاہر کرنا ؛ دکھانا ۔ (۲) شہرت پانا ؛ مشہور ہونا ؛ منظر پر آنا ؛ نظر آنا ؛ دکھائی دینا ؛ منظر عام پر آنا ؛ ظاہر ہونا ؛ نمایاں ہونا ؛ عیاں ہونا ۔ (۳) (مجازاً) اعتراف کرنا ؛ اقرار کرنا ؛ لیجانا ؛ جاننا ۔

Kithing/Kything : (v & n) شہرت دینا ؛ دکھانا ؛ کہنا ؛ ظہور ؛ اظہار ؛ اعلان -

Kitish : (a) چیل کی طرح کا ؛ زغن کی فطرت کا؛ (مجازاً) حریص ؛ لالچی -

Kitling : (n) (بول چال) بلی کا بچہ؛ بچہ گربہ ؛ بچہ حیوانی -

Kitling : (a) بلی کے بچے سے متعلق ؛ ننھا ؛ ننھا منا ؛ بہت چھوٹا ؛ (مجازاً) نا تجربہ کار -

Kitsch : (n) بے کار نمائشی آرٹ ؛ اس قسم کے آرٹ کا معیار -

Kitten : (n) (۱) بلی کا بچہ ؛ (حیوانیات) بلوٹا - (۲) شوخ ؛ چلبلی لڑکی -

Kitten : (v) (بلی کا) بچہ دینا ؛ (نیز دوسرے جانوروں کا) جھول نکالنا ؛ بچے دینا ؛ بیانا -

Kitten-hearted : (a) نازک دل ؛ کمزور ؛ ڈرپوک -

Kittenhood : (n) بلی کے بچہ ہونے کی حالت -

Kittenish : (a) شبیہ گربہ ؛ بلی کے بچے جیسا شوخ ؛چلبلا -

Kittereen : (n) (جزائر غرب الہند) ایک گھوڑے کی گاڑی ؛ یکہ -

Kittiwake : (n) ایک قسم کی مرغابی (شمالی اوقیانوس کی) -

Kittle : (a) (اسکاٹستانی بول چال) جس کو بہت جلد گدگدی اٹھتی ہو ؛ نازک مزاج ؛ زود حس ؛ مشکل ؛ دشوار ؛ پر خطر ؛ خطر ناک ؛ متلون ؛ وسواسی ؛ غیر اختیاری ؛ دوسروں کی مرضی پر منحصر ؛ رعایتی ؛ عمدہ ؛ نفیس -

Kittle : (v) (۱) (اب بول چال مسوصاً اسکاٹستان)گدگدانا ؛ گدگدی کرنا (جسمانی معنوں میں) - (۲) (مجازاً) احساس کو بھڑکانا ؛ جذبات کو اکسانا - (۳) سوالات سے گھبراجانا -

Kittle : (v) (۱) (اسکاٹستانی بول چال) دیکھو(v) : Kitten - (۲) (مجازاً) وجود میں آنا ؛ دنیا میں آنا -

Kittle cattle : (n) (مویشی) جو قابو میں نہ رہے ؛ (مجازاً) ہٹیلا ؛ متلون المزاج -

Kittle questions : (n) مشکل سوالات -

Kittle walking : (n) خطرناک راستہ طے کرنا -

Kittlish/Kittly : (aa) (اسکاٹستان) زودرنج ؛ وسواسی -

Kittul / Kitool : (n) (۱) ایک قسم کی کھجور کا درخت - (۲) اس درخت کے پتوں کے ڈنٹھل کے مضبوط سیاہ ریشے -

Kitty : (n) یورپ کی ایک چھوٹی گانے والی چڑیا کا مقامی نام جسے Kitty wren بھی کہتے ہیں -

Kitty : (n) بلی کے بچے کا پیار کا نام -

Kitty : (n) (۱) قید ؛ حبس ؛ زنداں (بول چال) - (۲) (تاش) سب کھیلنے والوں کی بازی کی رقموں اور جرمانوں کی مجموعی مقدار - (۳) شرط کی مجموعی رقم - (٤) (Bowl کا کھیل) چھوٹا گیند(ball) جس پر نشانہ لگاتے ہیں -

Kitysol/Kive : دیکھو Keeve

Kiwi/Kiwi-kiwi/kivi : (n) (۱) (حیوانیات) (نیوزی لینڈ) لنڈورا پرند ؛ دیکھو Apteryx - (۲) نیوزی لینڈ کا ایک عرفی نام -

Ki - : دیکھو Ci

Klaxon : (n) موٹر ہارن (الیکٹرک کا) ؛ برقی موٹر ہارن -

Klaxon : (v) ہارن بجانا -

Kleenebok : (n) جنوبی افریقہ کا ایک چھوٹا مرگ (aulelope) جسے Blue Devi kar بھی کہتے ہیں -

Klepht/Kleft : (n) (۱) یونانی باغیوں میں سے ایک جس نے ترکوں کے تسلط کے زمانے میں (پندرھویں صدی عیسوی) پہاڑوں میں اپنی خود مختاری قائم رکھی - (۲) ڈاکو ؛ قزاق -

Klephtism : (n) باغیان یونانی کی حمایت ۔

Kleptolagnia : (n) (نفسیات) سرقہٴ شہوی ۔

Kleptomania : (n) (نفسیات) جنوں سرقہ ؛ خبط دزدی ؛ ایک مرض جس میں انسان بےضرورت چوری کرتا ھے۔

Kleptomaniac : (a) (نفسیات) دزد فطری ؛ مجنوں سرقہ ۔

Kleptophobia : (n) (نفسیات) دزد ترسی ۔

Kilino - : (prefix) Clino کا متبادل ۔

Kilinocephalic/ -cephalous : (a) کھوپڑی کی چندیا میں زین نما نشیب رکھنے والا ۔

Klein-bottle : (n) بند یك رخی سطح ۔

Kliege : (n) وہ طاقت ور لیمپ جو فلم بنانے میں استعمال کیا جاتا ھے ۔

Klinocephalism/ -cephaly : (n) کھوپڑی کی چندیا جو بیچ میں دھنسی ھوئی ھو ۔

Klinogeotropic : (a) (نباتیات) مائل ارض رخہ ۔

Klinostat : (n) (نباتیات) مائل قرار ؛ گردشی شِکن ۔

Klinotropic : (a) (نباتیات) مائل رخہ ۔

Klipdas : (n) (حیوانیات) خرگوشك :دیکھو Hyrax -

Klipspringer : (n) جنوبی افریقہ کا چھوٹا چکارہ ؛ غزال کوچك (سومالی کے اطراف میں) ۔

Kloof : (n) جنوبی افریقہ کی تنگ گہری وادی یا گھاٹی ۔

Klystron : (n) (ریڈیو) کلسٹرون ؛ تیز تعددی امواج زا ۔

Kn - : ایك ابتدائی ترکیب ۔

Knab : دیکھو Nab (n & v)

Knack : (n) ہتھوڑے سے پتھر پر مارنے کا دھماکا ۔

Knack : (n) (١) چال ؛ فریب ؛ منصوبہ ؛ خاص ترکیب ؛ ہنر ؛ کمال ؛ حکمت ؛ استادی ؛ داؤں ؛ پیچ ؛ حیلہ ؛ سلیقہ ؛ ڈھب ۔ (٢) نئی ترکیب ؛ عمدہ ترکیب ۔ (٣) (کام یا باتیں کرنے کا) خاص ڈھب ؛ سبك دستی ؛ صفائی ؛ تدبیر ماہرانہ ۔ (٤) انوکھی عادت ؛ خاص ادا ۔

Knack : (v) (١) ایك ساتھ ضرب لگانا ؛ (کسی چیز پر) (جس سے تیز آواز نکلے) ۔ (٢) دانت کٹ کٹانا ؛ دانت پیسنا ۔ (٣) چٹخانا (انگلیاں) (اب بول چال) ۔ (٤) اچانك تیز آواز نکالنا (جب پتھر ایك دوسرے سے ٹکرائے جائیں) (بول چال) ۔ (٥) چبا چبا کر بات کرنا (بول چال) ۔

Knacker : (n) (بول چال) تیز آواز دینے والا خصوصاً چوبی جھانجھ ؛ کھڑتال ۔

Knacker : (n) (١) زرہ بکتر بنانے والا ؛ بگھی کے گھوڑے وغیرہ کا ساز و سامان بنانے والا ؛ زین گر ؛ زین ساز (بول چال) ۔ (٢) وہ شخص جو ازکار رفتہ گھوڑوں کو ذبح کرنے کے لئے خریدتا ھے ؛ اسپ قصاب ؛ گھڑ قصائی (چمڑے اور کھر کے لئے اور نیز کتوں کو گوشت کھلانے کے لئے) ۔ (٣) وہ شخص جو پرانے جھازوں مکانوں وغیرہ کو خرید کر ان کا مسالا کام میں لاتا ھے ۔ (٤) بہت بوڑھا اور کمزور گھوڑا (بول چال) ۔

Knackery : (n) اسپ قصابی ؛ اسپ فرتوت کا کشتار گاہ ۔

Knacky : (a) نئی ترکیبیں سوچنے والا ؛ خاص سلیقہ رکھنے والا ؛ زیرك ؛ باھوش ؛ آشنابہ رموز ۔

Knag : (n) (١) لکڑی کی گرہ ؛ گانٹھ ؛ کوئی چیز لٹکانے کے لئے میخ ، کیل وغیرہ ۔ (٢) (حیوانیات) شاخ ؛ سینگ ۔(٣) شاخ کی بنیاد کے طور پر گانٹھ ؛ شاخ کی جڑ ؛ گرہٴ درخت ۔ (٤) نوك دار چٹان یا ڈھلوان چٹان ؛ گھاٹی ۔

Knagginess : (n) (١) گرہ داری ؛ گانٹھ داری ۔ (٢) دشواری ؛ پیچداری ناہمواری ۔

Knaggy : (n) (١) گرہ دار ؛ گانٹھ دار ۔ (٢) دشوار ؛ مشکل ؛ پیچیدہ؛ ناہموار؛ غیر مسلح ؛ کھردرا ؛ اونچا نیچا ۔

Knap : (n) — (مقامی بول چال) پہاڑی کی چوٹی ؛ سطح مرتفع چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلا ۔

Knap : (n) — Knop کا متبادل ۔

Knap : (v) — (۱) (اب بول چال) سڑک بنانے کے لئے ہتھوڑے سے (پتھر) توڑنا ۔ (۲) اچانک کاٹ کھانا ؛ تڑاق سے یا چٹ سے توڑ ڈالنا ۔ (۳) (انجیل ، مقامی بولی) کھٹکھٹانا ؛ کھٹ کھٹ کرنا ۔ (٤) اس طرح توڑنا (کہ آواز پیدا ہو ) ۔

Knap : (v) — (اب بول چال) کترنا؛ کتر کے کھانا ؛کاٹنا ؛ منہ مارنا ۔

Knap-sack tank : (n) — (تعمیرات) پشتارہ ٹنکی ۔

Knapper : (n) — (۱) (بول چال اور نقالی) سنگ شکن ؛ پتھر توڑنے والا ۔ (۲) پتھر توڑنے والا ہتھوڑا ۔

Knappy : (a) — (بول چال) ڈھیلوں سے بھرا ؛ ڈلے دار ؛ گٹھیلا ؛ گلٹی دار ۔ (نیز) جھلاّ ؛ چڑ چڑا ؛ زودرنج ؛ تنک مزاج ۔

Knapsack : (n) — (سپاہیوں یا مسافروں کا) کرمچ کا تھیلا (جو پیٹھ پر باندھ لیا جاتا ہے) بغچہ ؛ بوغبند ۔

Knapweed : (n) — گھاس جس کا ڈنٹھل سخت اور پھول ارغوانی ہوتا ہے ۔

Knar : (n) — (۱) کھردری چٹان یا پتھر (بول چال) ۔ (۲) لکڑی کی گانٹھ خصوصاً وہ ابھرا ہوا حصہ جو تنے پر یا جڑ کے نزدیک چھال سے ڈھکا ہوتا ہے ۔ (۳) (نباتیات) گرہ ؛ لکڑی کی گانٹھ ۔

Knarrd : (a& n) — گرہ دار ؛ گانٹھ ۔

Knaster : (n) — تمباکو کی ایک قسم ۔

Knave : (n) — (۱) نوکر (لڑکا) ؛ ملازم لڑکا ۔ (۲) رذیل آدمی ؛ فرو مایہ ؛ پست فطرت آدمی ؛ بے شرف آدمی ۔ (۳) بدمعاش ؛ مکار ؛ عیار ؛ شریر ؛ بے ایمان ۔ (٤) (تاش) غلام ۔

Knave : (v) — (۱) نوکر بنانا ؛ فرومایہ اور پست کرنا ۔ (۲) (کسی کو) نوکر کہہ کر مخاطب کرنا ۔

(۳) نوکر کی طرح چرانا ؛ چرا لینا ؛ مکاری ؛ دھوکے یا چوری سے کوئی چیز اڑا لینا ۔

Knavery : (n) — دھوکا ؛ فریب ؛ دغا ؛ شرارت ؛ بدمعاشی ۔

Knaveship : (n) — پستی ؛ فرو مائگی ؛ بے شرفی ؛ دغل بازی ۔

Knavess : (n) — فرومایہ عورت ؛ بے آبرو عورت ۔

Knavish : (a) — (۱) فرو مایہ ؛ پست ؛ پست فطرت؛ شریر ؛ فریبی ؛ مکار ؛ بدمعاش ۔ (۲) بے اصول کا ؛ دغا باز ؛ دھوکے کی قسم سے ۔

Knavishly : (adv.) — شرارت سے ؛ بد معاشی سے ۔

Knavishness : (n) — دیکھو Knavery

Knawel : (n) — جرمن Knot-grass کا کتابی نام ۔

Knead : (v) — (۱) (آٹا وغیرہ) گوندھنا ؛ ماندھنا ؛ سانننا ؛ سوندنا ؛ خمیر کرنا ۔ (۲) (آٹا گوندھ کر) روٹی پکانا ؛ (مٹی گوندھ کر ) برتن گھڑنا ۔ (۳) (مجازاً) ملانا ؛ سمونا ۔ (٤) پٹھے ملنا ؛ پٹھوں کی مالش کرنا ؛ چمپی کرنا ۔

Kneadable : (a) — گوندھنے کے قابل ۔

Kneader : (n) — گوندھنے والا ؛ خمیر کرنے والا ۔

Kneading : (v) — گوندھنا ؛ خمیر کرنا ۔

Kneading -trough : (n) — آٹا گوندھنے کا چوبی برتن ؛ کٹھوتی ؛ کٹھرا ؛ خمیر گیری تغار ۔

Kneadingly : (adv.) — گوندھنے کے طور پر ۔

Knebelite : (n) — میگنیز اور لوہے کا آبدار سلیکیٹ ۔

Knee : (n) — (۱) (تشریح) رکبہ ؛ گھٹنا ؛ زانو ۔ (۲) گھوڑے کے اگلے پاؤں کے گھٹنے کی جوڑ بندی ۔ (۳) پوشاک کا وہ حصہ جس سے گھٹنے ڈھکے رہتے ہیں ؛ زانو پوش ؛ زانو بند ۔ (٤) گھٹنے کی شکل یا وضع کی کوئی چیز خصوصاً لوہے یا لکڑی کا ایسا ٹکڑا جس میں زاویہ نما خم ہو ؛ خمدار ٹکڑا ؛ قبضہ ۔

Knock knee : (طب) روح الرکبہ ؛ اندر کی طرف جھکا ہوا گھٹنا جو چلنے میں پھنستا ہو ۔

On one's knees : (١) گھٹنوں کے بل (کھڑا ہونا ، خصوصاً اطاعت ، منت سماجت ، احترام کے اظہار کے لئے) ۔ (٢) خضوع کی حالت میں ۔

On the knees of the gods : ڈانواں ڈول ؛ انسانی اختیار سے باہر ۔

To bring (person) to his knee : (phr.) مغلوب کر کے اطاعت پر مجبور کرنا ؛ ناک رگڑوانا ۔

To offer or give a knee : (phr.) (مکّے باز کو) مقابلے کے وقفوں میں گھٹنے کا سہارا دینا ۔

Knee : (v) (١) جھکنا ؛ گھٹنے کے بل ہونا ؛ گھٹنا لگانا ۔ (٢) گھٹنے سے مس کرنا ؛ چھونا ۔ (٣) (چوکھٹے وغیرہ کو) قبضوں سے جکڑنا ۔ (٤) (روز مرہ) پتلون کے) گھٹنے ڈھیلے کر دینا ۔ (٥) (بخاری) مضبوط کرنا ؛ باندھنا ؛ جکڑنا (کسی بندھن یا تسمے وغیرہ سے) ۔ (٦) زانو کی شکل میں خم کرنا ۔

Knee-bone : (n) گھٹنے کی چپنی ؛ چپنی کی ہڈی ۔

Knee boot : (n) (١) گھٹنے تک کا جوتا ۔ (٢) چمڑے کی برساتی : چمڑے کی پوشش جو کھلی گاڑی میں ٹانگوں پر ڈالتے ہیں ۔

Knee breeches : (n) کوتاہ شلوار ؛ گھٹنے کے ذرا سا نیچے تک کا ایک لباس ۔

Knee brush : (n) لمبے بالوں کا گچھا جو چکارے کے ساعدی جوڑ کے نیچے ہوتا ہے ۔

Knee-cap : (n) (١) (تشریح) رضفہ ؛ کاسہ زانو ؛ چپنی کی ہڈی (گھٹنےکی) چپنی ۔ (٢) گھٹنا بند ۔

Knee deep : (a) (١) گھٹنوں تک گہرا ۔(٢) (پانی ، کیچڑ وغیرہ میں) گھٹنوں تک ڈوبا ہوا ۔

Knee-hole : (n) لکھنے والی میز کی درازوں اور پائدان کے بیچ کی جگہ ( جو گھٹنوں کے لئے ہوتی ہے ) نیز توصیفاً ۔

Knee-hole table : (n) لکھنے کی میز جس کی دراز اور پائدان کے درمیان گھٹنوں کے لئے جگہ بنی ہوتی ہے ۔

Knee-jerk : (n) (نفسیات) زانو کا جھٹکا ۔

Knee-joint : (n) (١) گھٹنے کا جوڑ ؛ (تشریح) مفصل زانو ۔ (٢) قبضہ ؛ جوڑ ؛ (میکانیات) دو چیزوں کے سروں کو عمودی حالت میں ملا کر بنایا ہوا جوڑ ۔

Knee-jointed : (a) زانو خم ؛ جوڑ دار ؛ گرہ دار ؛ قبضہ دار ۔

Knee-pan : (n) (تشریح) گھٹنے کی چپنی ؛ رضفہ ؛ چپنی کی ہڈی ۔

Knee-swell : (n) (باجے وغیرہ کا) لیور یا کھٹکا جو گھٹنوں کے ذریعہ دبایا جاتا ہے تاکہ آواز میں زیر و بم پیدا کیا جا سکے ۔

Knee-timber : (n) (١) خمدار شہتیر جو فطری طور پر زاویہ نما انداز میں خمیدہ ہو اور جہاز سازی یا نجاری میں کونیا بنانے کے لئے مناسب ہو ۔ (٢) (جمع) نجاری میں کام آنے والا ؛ شہتیر کا خمدار ٹکڑا ۔

Kneed : (a) (١) قبضہ دار ؛ کونیا دار ؛ کونیا لگا ہوا ؛ ٹوٹا ہوا ۔ (٢) اندر کی طرف جھکے ہوئے (ٹیڑھے) گھٹنے والا(جو گھٹنے چلنے میں ایک دوسرے سے ٹکراتے یا پھنستے ہوں) ۔ (٣) (نباتیات) جس میں گھٹنوں کی شکل کے جوڑ یا گرہیں ہوں ؛ گھٹنے کی طرح جھکا ہوا یا خمدار ؛ رکبہ نما ؛ گھٹنا نما ؛ زانو خم ؛ جوڑ دار ؛ گرہ دار ؛ کونیا دار ۔ (٤) گھٹنے پر ابھرا ہوا یا پھولا ہوا (پائجامہ یا پتلون) ۔

Kneed grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Kneel : (v) (١) گھٹنوں کے بل کھڑا ہونا یا جھکنا (عاجزی ، اطاعت ، احترام کے اظہار کے لئے) ۔ (٢) گھٹنے ٹیکنا ؛ گھٹنا ٹیکے ہوئے ہونا ۔

Kneeler : (n) (١) گھٹنوں کے بل جھکنے والا ؛ (خصوصاً سولہویں سترھویں صدی عیسوی میں) عشائے ربانی کے موقع پر احتراماً گھٹنوں کے بل جھکنے والا ۔ (٢) (کلیسائی تاریخ) قدیم مشرقی کلیسا میں تیسرے درجے کا تائب (توبہ کرنے والا) جو

Knickerbocker : (n) (۱) امریکا میں نیو نیدر لینڈ کے آدی باسی ڈچ باشندوں کی نسل کا کوئی شخص ؛ باشندہ" نیویارک؛ نیو یارک کا رہنے والا ۔ (۲) (توصیفاً یا بطور صفت) نیو یارک کے اُن باشندوں سے متعلق ۔ (۳) (جمع) گھٹنوں پر سمٹی ہوئی ڈھیلی برجس ؛ نیکر ؛ جانگھیا ۔

Knickers : (n) (۱)(بول چال) Knickerbocker کا مخفف ۔ (۲) (عورتوں کا) نیچے پہننے کا جانگھیا ۔

Knife : (n) (۱) چاقو ؛ چھری ؛ کارد ۔ (۲) مشین کی چھری؛ چارا مشین کا تیز پھل ۔ (۳) ننھی تلوار ؛ تیغ ؛ کھانڈا ؛ نیمچہ ۔

Before you can say knife : آناً فاناً ؛ اچانک ؛ چشم زدن میں ۔

Cataract knife : (n) (جراحی) موتیا چاقو ۔

Hernia knife : (n) (جراحی) فتق تراش ۔

Marking knife : (n) (جراحی) نشان انداز چاقو ۔

Pocket knife : (n) (۱) قلم تراش ۔ (۲) جیبی چاقو ۔

Table knife : (n) کھانے کی چھری ۔

The knife : (n) (جراحی) چیر پھاڑ ؛ عمل جراحی ۔

To get or have one's knife into (a person) : بغل میں چھری رکھنا ؛ سینے میں کینہ رکھنا ؛ کسی کی جانب کینہ توز یا معاندانہ رویہ رکھنا ؛ کسی سے کینہ رکھنا ۔

To play a good knife and fork : خوب جی بھر کر یا سیر ہو کر کھانا ؛ اچھی طرح کھانا ۔

War to the knife : شدید ، سخت ، خطرناک ، مہلک لڑائی ؛ جنگ جو آخر دم تک لڑی گئی ہو۔

Knife : (v) (۱) چاقو مارنا یا بھونکنا ؛ چاقوسے کاٹنا ۔ (۲) (امریکی عامیانہ) چھپ کر وار کرنا ؛ پیٹھ میں چھری بھونکنا ۔

مذہبی رسم کے موقع پر گھٹنے ٹیکے رہتا ہے ۔ (۳) پاپائی دستور یا حواریوں کے دستور میں عیسائیت کے امیدواروں کا دوسرا درجہ جو گھٹنوں کے بل جھک کر بشپ کی دعائیں لیتا ہے ۔ (٤) وہ تختہ یا اسٹول یا مونڈھا جس پر گھٹنے ٹیکے جاتے ہیں ۔

Knell : (n) (۱) گھنٹی کی آواز (خصوصاً اس گھنٹی کی جو موت کے بعد یا دفن کے وقت بجائی جاتی ہے) ؛ ماتمی گھنٹی ۔ (۲) (مجازاً) پیام اجل ؛ موت کی نشانی ۔ (۳) غمناک آواز ؛ درد میں ڈوبی چیخ ؛ دفن کے وقت کا نوحہ ؛ بین ؛ مرثیہ ؛ ماتم ؛ آہ وزاری ؛ نالہ و شیون ۔

Knell : (v) (۱) (قدیم) گھنٹی بجنا (خصوصاً موت یا دفن کے وقت) ۔ (۲) ماتمی آواز نکلنا ۔ (۳) منحوس خبر دینا ؛ بد شگونی کرنا ۔ (٤) (ماتمی) گھنٹی کے ذریعہ اعلان کرنا ۔

Knick-knock/Nick-nack : (n) (۱) ہلکا نازک فرنیچر یا پوشاک ؛ ہلکی نفیس غذا ۔ (۲) ٹوم چھلا ؛ کھلونا ؛ چھوٹی موٹی آرائشی چیزیں ۔

Knick-knackatory/Nick-nackatory : (n) فرنیچر ؛ پوشاک یا کھانے پینے کی ہلکی پھلکی اور نفیس چیزیں رکھنے کی جگہ یا برتن ؛ چھوٹی موٹی آرائشی چیزیں رکھنے کی جگہ ۔

Knick-knackery/Nick-nackery : (n) نازک اور نفیس چیزیں (مجموعی طور پر) ۔

Knick-knackish : (a) (۱) نازک یا نفیس ۔ (۲) کھلونا سا ۔

Knick-knacky : (a) چھوٹی موٹی چیزوں کا دیوانہ ؛ چھوٹی موٹی اور غیر اہم باتوں کا عادی ؛ ظاہر دار ؛ بنا ہوا ؛ تصنع کرنے والا ۔

Knicker : (n) (۱) بچوں کے کھیلنے کی گولی جو چکنی مٹی کی بنی ہوئی اور آگ میں پکائی ہوئی ہوتی ہے ۔ (۲) دھات کا لمبا چپٹا بٹن یا قرص جو بچوں کے ایک کھیل میں استعمال ہوتا ہے (also nicker) ۔

Knicker : (n) (بول چال عموماً جمع) گھٹنوں پر سمٹی ہوئی ڈھیلی برجس ؛ نیکر ؛ جانگھیا ۔

Knife-board : (n) (۱) چاقو ، چھری صاف کرنے کا تختہ ۔ (۲) Omnileus کی چھت کی دوہری بنچ ۔

Knife-boy : (n) چھری کانٹے صاف کرنے والا ملازم ۔

Knife-edge : (n) (۱) چھری یا چاقو کی دھار ؛ لب چاقو ؛ دھار ۔ (۲) فولاد کا پرزہ جس پر رقاص (پنڈولم وغیرہ) جھولتا ہے ۔ (۳) پہاڑ کا تنگ ڈھلوان کنارہ ؛ دھار دار یا دھاری دار کنارہ ۔

Knife-edged : (a) چاقو کی دھار جیسا یا اس کی شکل کا ؛ دھاردار ۔

Knife-file : (n) چاقو نما ریتی؛ پتلی اور لمبی ریتی جس کی دھار بہت تیز ہوتی ہے ۔

Knife-grass : (n) امریکی سیج ؛ ایک قسم کی امریکی گھاس جس کی پتیاں تیز دھار والی ہوتی ہیں ۔

Knife-grinder : (n) (۱) چھری ؛ چاقو کی دھار بنانے والا ؛ سان دینے والا ۔ (۲) پتھر یا چرخی جس پر چھری ، چاقو یا اوزاروں کو سان دی جاتی ہے ؛ سان ۔ (۳) ٹڈی کی ایک قسم ۔ (٤) ایک قسم کی ابابیل (جو رات کو بکریوں کا دودھ پی جاتی ہے) ۔

Knife-handle : (n) (۱) چاقو کا دستہ ۔ (۲) دو کھلمندن والے بحری صدفے کی ایک قسم جس کا خول لمبا ، پتلا اور خمدار ہوتا ہے ۔

Knife-machine : (n) چاقو ، چھری صاف کرنے کی مشین ۔

Knife-man : (n) چاقو چھری کا کام کرنے والا (مثلاً چاقو سے لڑنے والا ، چاقو کو سان دینے والا ، چاقو سے کام کرنے والا وغیرہ) ۔

Knife money : (n) کانسے کا بناھوا قدیم چینی سکہ جو چاقو کی شکل کا ہوا کرتا تھا ۔

Knife-rest : (n) (شیشے یا دھات کا بنا ہوا میز پر رکھنےکا) چھری بردار ۔

Knife-smith : (n) چاقو چھریاں بنانے والا ؛ چاقو ساز؛ کارد ساز ۔

Knifeful : (n) وہ مقدار جو ایک بار میں چاقو کی گرفت یا زد میں آ سکتی ہو ؛ چاقو بھر ۔

Knifer : (n) چاقو باز ؛ چاقو کش؛ چمار جو چمڑے کو چاقو سے صاف کرتا ہے ؛ چاقو سے وار کرنے یا کاٹنے والا ۔

Kniferman : (n) مذبح کا ملازم جوسور کے سروں کو الگ کر کے اور گردن کی گلٹیوں پر سے چمڑا ہٹا کر سرکاری معائنے کے لئے باہر لٹکا دیتا ہے ۔

Knight : (n) (۱) فوجی مصاحب خصوصاً وہ جو کسی خاتون کی حمایت یا خدمت کے لئے وقف ہو ؛ رستم رزم ؛ مرد میدان ؛ مبارز ؛ جانباز ۔ (۲) وہ اعلیٰ خاندان کا شخص جسے بادشاہ نے کوئی معزز فوجی منصب عطا کیا ہو ۔ (۳) نائٹ ؛ سردار ؛ سالار ؛ بہادر ؛ بانکا ۔ (٤) (تاریخ) وہ شخص جو پارلیمنٹ میں کسی ضلع کا نمائندہ ہو Knight of the shire بھی ان ہی معنوں میں آتا ہے ۔ (۵) (شطرنج) اسپ ؛ گھوڑا ۔ (٦) سردار جسے مالی یا قومی خدمت کے صلے میں سَر کا خطاب ملے ۔ (۷) (رومانے قدیم) رسالے کا سوار ۔ (۸) (یونان قدیم) ایتھنز کا دوسرے درجے کا شہری ۔

Knight : (v) (کاندھوں پر تلوار مس کر کے) نائٹ یا سردار بنانا ؛ (کسی کو) سردار بنانا یا کوئی نیا خطاب عطا کرنا ۔

Knight-errant : (n) (۱) مہم جو ؛ بانکا؛ قرون وسطیٰ کا بانکا جو بہادری دکھانے کے لئے موقعوں کی تلاش میں مارا مارا پھرتا تھا ؛ مخاطرہ جُو ؛ جانباز ۔ (۲) (مجازاً) کمزوروں کا حامی نا قابل عمل بلند منصوبوں کے درپے ؛ خدائی فوج دار ۔

Knight-errantry : (n) مہم جوئی ؛ خدائی فوجداری؛ کمزوروں کی حمایت ؛ نا قابل عمل بلند منصوبوں کے درپے ہونا ۔

Knight-head : (n) (جہاز رانی) اُن دو آڑے ترچھے لمبے شہتیروں میں سے ایک جو بادبانی شہتیر کو سہارا دیتے اور قائم رکھتے ہیں ۔

Knight-hood : (n) (۱) نائٹ کا مرتبہ یا عہدہ ؛ سرکا خطاب ۔

Knight's fee : (n) (جاگیر داری نظام) (فوجی خدمات کے لئے) شاہی جاگیر ؛ آهنی اراضیات جن کے بدلے جاگیر دار کو بادشاہ کی فوجی خدمات کا پابند ہونا پڑتا تھا ۔ یہ رقبہ کبھی ایک Hide (سو ایکڑ) یا اس سے کم اور کبھی چھ ہانڈ یا اس سے زیادہ بھی ہوا کرتا تھا ۔

Knight's service : (n) دیکھو Knight-service

Knightage : (n) (۱) جماعت امراء؛ طبقہ امراء ؛ طبقہ سرداران ۔ (۲) فہرست و حالات سرداروں یا امراء ۔

Knightlihood : (n) سرداری ؛ بانکپن ؛ دلیری ؛ جانبازی ۔

Knightlike : (a) بانکوں کا سا ؛ بہادرانہ ؛ سردارانہ ؛ جانبازوں کی طرح یا ان کے شایاں ؛ جانبازانہ ۔

Knightlike: (adv.) بانکوں کی طرح سے؛ بانکپن کے ساتھ ؛ بہادرانہ ؛ سرداروں کی طرح ؛ دلیرانہ ؛ جانبازانہ ؛ مردانہ وار ؛ اولوالعزمی سے ۔

Knightliness : (n) دیکھو Knightlihood

Knightly : (a) دیکھو Knightlike (a)

Kniphofia : (n) افریقی سوسن ؛ سہ شگافہ؛ نفوفیا ۔

Knipperdolling : (n) (کلیسائی تاریخ) (۱۵۳۳-۳۵ء میں) Minister Bernhard Knipper dolling کے رہنما Aualiastist کا حمایتی یا پیرو ؛ باز اصطباغی ؛ تجدید اصطباغ یا باز اصطباغیت کو ماننے والا ؛ کٹر مذہبی ؛ مذہبی متشدد یا متعصب ۔

Knit : (n) (۱) بُنائی ؛ بُنائی کا طرز یا انداز ۔ (۲)(کان کنی) ذرہ فلز ؛ خام دھات کا ننھا سا ذرہ ۔ (۳) سکڑن ؛ جھری ؛ شکن (ابروؤں کی) ۔

Knit : (v) (۱) (بول چال) گرہ دینا ؛ گرہ لگانا ؛ گرہ دے کر باندھنا یا کسنا ۔ (۲) (موزے وغیرہ) بُننا ؛ گتھنا ۔ (۳) بھویں سکیڑنا ؛ ابروؤں پر شکن لانا ۔ (٤) گتھا ہوا ہونا ؛ گتھ جانا ؛ سخت کرنا ؛ گھنا کرنا ؛

(۲) نائٹ کا پیشہ ؛ سرداری ؛ سالاری ؛ سپہ گری ۔ (۳) جانبازی ؛ بہادری ؛ شجاعت ؛ الوالعزمی ؛ جرأت دلیری ؛ بانکپن ۔ (٤) سرداروں یا نائٹوں کی جماعت ؛ نائٹوں کی کمپنی ؛ طبقہ امراء ؛ جماعت امراء ؛ طبقہ سرداران ؛ جانبازوں کی جماعت ۔

Knight Marshal : (n) (تاریخ) شاہی محل کا عہدہ دار جو محل کے اندرونی مقدمات کا فیصلہ کرتا تھا (۱۸٤٦ء میں یہ عہدہ ختم کر دیا گیا) ۔

Knight of Labour : (n) انیسویں صدی کی ایک خفیہ امریکی مزدور تنظیم کا کوئی رکن (جسکی تشکیل ۱۸٦۹ء میں مزدوروں کے حقوق کی حفاظت کے لئے کی گئی تھی) ۔

Knights of Labour : (n) (۱) بہت سی ٹریڈ یونینوں کو ملا کر تشکیل دی ہوئی امریکا کی ایک وسیع مزدور تنظیم ۔

Knight of Malta/-Rhodes/-St. John : (n) دیکھو Hospitaller

Knight of the brush : (n) (مزاحاً) پینٹر ؛ نقاش ؛ مصور ۔

Knight of the pastle : (n) (مزاحاً) عطار ؛ دوا ساز ؛ دوا فروش ۔

Knight of the post : (n) (پندرھویں تا سترھویں صدی انگلستان کا) پیشہ ور جھوٹا گواہ ؛ جھوٹی گواہی دے کر روزی کمانے والا ؛ دروغ حلفی کرنے والا ؛ جھوٹی قسم کھانے والا ۔

Knight of the Round Table : (n) (۱) کنگ آرتھر کے سرداروں میں سے ایک ۔ (۲) دیکھو Round Table ۔

Knight of the shire : (n) وہ شخص جو پارلیمنٹ میں کسی ضلع کا نمائندہ ہو ۔

Knight of Windsor : (n) ان چند افسروں میں سے ایک جو ونڈسروں کے محل میں رہتے اور وظیفے پاتے ہوں ۔

Knight-service : (n) (۱) (جاگیر داری نظام) جاگیر ؛ منصب (فوجی جذبات کے عوض) وہ فوجی خدمت جو جاگیر کے بدلے جاگیر دار سے لی جاتی تھی اور جس کے لئے وہ پابند ہوتا تھا ۔ (۲) سردارانہ یا بہادرانہ خدمت ؛ بہتر خدمات ؛ اہم خدمت ؛ قیمتی خدمت ۔

مضبوط کرنا ؛ مرکوز کرنا ۔ (٥) (مجازاً) شادی وغیرہ کے ذریعہ) ملانا ؛ رشتہ٭ اتحاد میں مربوط کرنا یا ہونا ؛ ملنا ؛ متحد ہونا ۔ (٦) (پھلوں کا) بننا تشکیل پانا ؛ (دانے) بھرنا ؛ پڑنا یا بیٹھنا ؛ (نیز پھولوں کا درختوں کا) پھلنا ؛ پھل دینا ؛ مثمر ہونا ۔ (٧) (ٹوٹے ہوئے حصوں کو) جوڑنا ؛ (ان حصوں کا) جڑنا ۔ (٨) (بول چال) (شہد کی مکھیوں کا) گچھا بن جانا ؛ جھنڈ میں ہونا ؛ جمع ہونا ۔ (٩) متحد کرنا یا ہونا ؛ (رشتہ) قائم کرنا ؛ جوڑنا ؛ باندھنا ؛ رشتہ٭ اتحاد مضبوط کرنا ۔ (١٠) بلبلے چھوڑنا ؛ کُھد بُدانا ؛ ابال کرنا ۔

Knit : (a) بنا ہوا ؛ بن کر تیار کیا ہوا ۔

Knit up : (v) (١) باندھنا ؛ کسنا ؛ جوڑنا ؛ رسی سے باندھنا؛ بن کر تیار کرنا ؛ رفو کرنا ۔ (٢) بند کرنا ؛ (مجازاً) ختم کرنا ؛ خاتمہ کرنا ؛ (بحث وغیرہ کا) ۔

Knitback : (n) کھردری شاخوں والا روئیں دار پودا(جو ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کو جوڑنے میں معاون ہوتا ہے اور جس کے پھول سفید زردی مائل ارغوانی یا گلابی ہوتے ہیں ) ۔

Knitch : (n) (لکڑی ، گھاس ، غلے وغیرہ کا) بوجھا ؛ گٹھر ؛ پولی (اناج کے پودوں کی) ؛ گھٹا ؛ مٹھا ؛ گٹھی ؛ بنڈل۔

Knitchel : (n) چھوٹا سا گھٹا ؛ مٹھی ؛ مٹھا ؛مٹھی بھر ؛ (نرسل ، سرکنڈل وغیرہ) ۔

Knitter : (n) (١) باندھنے والا ؛ گرہ لگانے والا ؛ متحد کرنے والا ؛ موڑنے یا ملانے والا ؛ رشتہ٭ اتحاد میں مربوط کرنے والا ۔ (٢) موزہ یا بنیان بنانے والوں کے لئے دھاگے بننے والا ؛ موزے وغیرہ بُننے والا ۔ (٣) (موزے وغیرہ ) بُننے کی مشین ؛ بُنائی مشین ؛ نیٹنگ مشین۔

Knitting : (n) (١) (موزے وغیرہ کی) بُنائی ؛ بُننے کا عمل ؛ بُننا ۔ (٢) پھندے ڈال کر یا حلقہ بُن کر کپڑے تیار کرنا ۔ موزے وغیرہ کی طرح بُن کر کپڑا تیار کرنا ؛ اسطرح سے کپڑے کی بُنائی ؛ وہ چیز جو بُنی جا رہی ہو ؛ بُنی ہُوئی چیز (موزہ، گنجی، سوئٹر وغیرہ) ؛ بُنائی کا کام ۔ (٣) (جراحی) التیام کسر ؛ ٹوٹی ہڈی کا جڑجانا ؛ ٹوٹی ہڈی کا جڑنا ۔

To mind one s knitting/To stick to-/To tend to- : اپنے کام میں مشغول رہنا ؛ اپنے کام پر توجہ رکھنا ؛ دوسروں کے معاملات میں دخل دینے سے پرہیز کرنا ؛ اپنے کام سے کام رکھنا ۔

Knitting-needle : (n) بُننے کی سلائی یا سوئی ؛ تیلی (بنائی کی) ۔

Knitting-pin : (n) بُننے کی سلائی یا سوئی ؛ ایک نوک والی سوئی (جو ہاتھ سے بننے میں کام آتی ہے) ۔

Knitting-sheath : (n) بُننے والی سوئی یا سلائی کو بنائی کرتے وقت درستگی سے قائم رکھنے والا ایک استوانہ نما خول ۔

Knittle : (n) (١) (جہازرانی) سوت کی پتلی ڈوری ۔ (٢) تھیلے کو بند کرنے کی غرض سے اس کی گردن میں بندھی ہوئی ڈوری جس سے تھیلے کا منہ کسا گیا ہو ۔

Knitwear : (n) بُنائی کے لباس ؛ بنائی کے کپڑے ؛ بُنے ہوئے سامان ملبوسات مثلاً سوئٹر ، موزے ، گنجی وغیرہ ۔

Knive : (v) دیکھو Knife : (v)

Knob : (n) (١) مٹھیا ؛ موٹھ ؛ کرہ ۔(٢) گانٹھ ؛ گومڑی ؛ پھوڑا ؛ پھنسی ؛ دنبل ؛ دوڑا ؛ مہاسا ۔ (٣) (تعمیرات) کھدائی کے کام کا ابھار ؛ منبت کاری سے بنایا ہوا ابھار ۔ (٤) چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلہ ؛ (امریکا) پہاڑ ۔ (٥) (کوئلے شکر وغیرہ کا) چھوٹا سا ڈلا ۔ (٦) (عامیانہ) سر ۔ (٧) لٹو ؛ میز یا دروازے کا دستہ ۔ (٨) وہ مزدور جو کسی ایسے آجر کا کام کرنے پر رضا مند ہو جس کے آدمیوں نے ہڑتال کر رکھی ہو (بطور ملامت اسے B lack leg کہتے ہیں) ۔

Knob : (v) (١) گرہیں لگانا ؛ گانٹھ لگانا ؛ موٹھ لگانا ۔ (٢) گومڑی پڑنا ؛ ابھرنا ؛ پھولنا ؛ پھوڑے نکلنا ۔ (٣) (کان سے نکلے ہوئے پتھر کے) کھردرے حصوں یا ابھاروں کو ختم کرنا ؛ درست کرنا ؛ جواہرات کو ابتدائی شکل میں تراشنا ۔

**Knob-lock : (n)** (اسپرنگ والا) موٹھ دار تالا (جو دروازے میں لگایا جاتا ہے اور موٹھ کو گھمانے سے کھلتا ہے ۔

**Knobbed : (a)** گرہ دار ؛ گانٹھوں والا ؛ گومڑی دار ؛ سرے پر گانٹھ جیسا بنا ہوا ؛ گٹھیلا ؛ جس میں لٹو یا دستہ لگا ہو ؛ جو سرے پر لٹو جیسا ہو ؛ ابھروان؛ ابھار دار ۔

**Knobber : (n)** دوسال کا نر ہرن ؛ دو سالہ سیدھے سینگوں والا بارہ سنگھا ۔

**Knobbiness : (n)** گومڑی دار یا گرہ دار ہونا ۔

**Knobble: (n)** چھوٹی سی گرہ؛ گانٹھ یا گومڑی؛ چھوٹا سا پھوڑا؛ پھنسی ؛ ننھا سا ابھار ؛ مٹھیا ؛ چھوٹی موٹھ۔

**Knobbler : (n)** (فلزیات) لوہے کو پیٹ کوٹ کر اس کا میل نکالنے والا شخص یا مشین ۔

**Knobbly : (a)** جس میں چھوٹی چھوٹی گرہیں ہوں ؛ ننھے ابھاروں والا ؛ پھنسیوں والا ؛ گومڑی دار ؛ گانٹھ دار ؛ مٹھیا دار ۔

**Knobby : (a)** گومڑی دار ؛ گرہ دار ؛ ابھار دار ؛ دنبل دار ۔

**Knobkerrie/Knobkeerie/Knobkerry : (n)** چھوٹی اور موٹی لٹودار سر والی لاٹھی ؛ موٹھ دار لاٹھی جسے جنوبی افریقی قبائل ہتھیار کے طور پر استعمال کرتے ہیں

**Knobstick : (n)** (۱) لٹو نما یا لٹو دار سر والی لاٹھی؛ موٹھ دار لاٹھی (خصوصاً بطور ہتھیار کے) ۔ (۲) وہ مزدور جو کسی ایسے آجر کا کام کرنے پر رضا مند ہو جس کے آدمیوں نے ہڑتال کر رکھی ہو ؛ ہڑتال کے زمانے میں مالک کا ساتھ دینے والا مزدور (بطور ملامت اسے Black leg کہتے ہیں ) ۔

**Knock : (n)** (۱) مکا ؛ گھونسا ؛ ضرب (لاٹھی وغیرہ کی) ۔ (۲) کھٹ کھٹ ؛ دستک ؛ پیٹنا ؛(خصوصاً دروازہ) دق الباب ۔ (۳) (عامیانہ) کرکٹ کی اننگ ؛ بلے بازی کی باری ؛ اننگ ؛ باری ۔ (٤) بیمہ کرنے والوں کے درمیان معاہدہ کہ ہر فریق اپنی بیمہ شدہ رقم کو ادا کر دے گا (اس سے کم یا بیش ادا نہیں کرے گا)۔ (٥) انجن میں کھٹ کھٹ یا دستک کی سی آواز ۔

**To take the knock :** (عامیانہ) سخت مالی نقصان ہونا ۔

**Knock : (n)** (۱) پہاڑی ؛ چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلا ۔ (۲) دریائے ٹیمز کے دہانے پر کا ریتلا ٹیلا یا ریتا ۔

**Knock : (v)** (۱) کسی سخت چیز سے مارنا (خصوصاً دروازے پر) کھٹکھٹانا ؛ دستک دینا ؛ کنڈی کھٹکھٹانا ؛ دروازہ پیٹنا ۔ (۲) سخت ضرب یا ضربیں لگانا ؛ مارنا ؛ پیٹنا ؛ کوٹنا (ہتھوڑے سے) ٹھونکنا ؛ دمکنا ۔ (۳)(عامیانہ) شدید اثر ڈالنا ؛ رنگ جمانا ؛ حیرت زدہ کر دینا ؛ چھکے چھڑانا ؛ چت کردینا ۔ (٤) کسی چیز کے ساتھ زور سے ٹکرانا یا لڑ جانا ۔ (٥) (میکانیات) پرزوں کے ڈھیلا ہونے اور آپس میں ٹکرانے کی وجہ سے کھڑکھڑانا ؛ (بھاپ انجن کا) غیر معمولی قسم کی آواز پیدا کرنا (کھڑ کھڑاہٹ وغیرہ کی) ۔ (٦) زور شور کے ساتھ اور بے ڈھنگے پن سے حرکت کرنا ؛ ہلنا یاچلنا ۔ (۷) ٹھونکنا ؛ (ہتھوڑے سے) ٹھونک ٹھونک کر (کیل وغیرہ) گھسانا یا نکالنا ۔ (۸) دروازے پر دستک دے کر یا کنڈی کھٹکھٹا کر جگانا یا بلانا (روز مرہ) ۔

**To knock into a cocked hat :** ناقابل شناخت ہو جانا یا کر دینا ؛ کل بگڑ جانا یا بگاڑ دینا ؛ صورت مسخ کرنا یا ہونا ۔

**To knock into the middle of next week :** ضرب کاری لگانا ؛ سخت سزا دینا ؛ (مارکر) دور بھگا دینا ۔

**To knock one's head against :** (کسی چیز سے) سر ٹکرانا ؛ ٹکر کھانا ؛(مجازاً) ناموافق حالات یا واقعات سے دو چار ہونا ؛ مزاحم کر اور ناموافق حالات سے ٹکر لے کر اپنا نقصان کرنا ۔

**To knock on the head :** (۱) سر پر ضرب کاری لگا کر بے ہوش کرنا یا مار ڈالنا ؛ سر توڑ دینا یا پھاڑ دینا ؛

Knock down : (v) (۱) کسی کو مار کر گرا دینا؛ پٹک دینا ؛ پچھاڑ دینا ۔ (۲) (مجازاً) پست کر دینا ؛ چت کر دینا ؛ پچھاڑ دینا ۔ (۳) (نیلام میں) بولی ختم کرنا (ہتھوڑا گرا کر ) ۔ (٤) (روز مرہ) (گانے وغیرہ کی) فرمائش کرنا ۔ (٥) (روز مرہ) (قیمت) بہت زیادہ گھٹا دینا ؛ بہت کم کر دینا ۔ (٦) (امریکی عامیانہ) چوری کرنا ؛ غبن کرنا ؛ لوٹنا ؛ (مسافروں کے کرائے میں) خیانت یا خورد برد کرنا ۔ (۷) (تنخواہ وغیرہ) پانا ؛ کمانا ؛ (کما کر) حاصل کرنا ۔ (۹) (ہوا یا پانی کا) تھمنا ؛ پر سکون ہو جانا ؛ تھم جانا ؛ رک جانا ۔

Knock-down : (a) (۱) (لفظاً و مجازاً) شدید ؛ کرادینے والی (ضرب)؛ کچل ڈالنے والی (طاقت) ؛ پامال کن ؛ پست کر دینے(صدمہ) ؛ اتنا پر زور یا قوی جو کسی پر غالب آ سکے یا اسے گرا سکے ۔ (۲) (نیلام میں) کم سے کم (قیمت) ؛ وہ قیمت جس سے کم پر (کوئی چیز) نیلام نہیں ہو سکتی ؛ (وہ قیمت) جس سے کم پر بولی ختم نہیں کی جا سکتی ؛ سرکاری (قیمت یا بولی) ۔ (۳) کم (قیمت) گھٹی ہوئی یا کم کی ہوئی (قیمت) ۔ (٤) (پرزہ وغیرہ) جسے (نقل و حمل یا کہیں رکھنے میں سہولت کے لئے) بہ آسانی کھولا اور لگایا جا سکتا ہو ۔

Knock-down : (n) (۱) پست کرنے والی یا کرا دینے والی چیز؛ تند و تیز شراب (عامیانہ) ۔ (۲) شدید یا کاری ضرب ؛ گرا دینے والی ضرب ؛ پست کر دینے والا صدمہ ؛ شدید دھچکا ؛ شدید صدمہ ؛ زیر دست چوٹ ۔ (۳) عام لڑائی (جس میں ہر شخص شریک ہو سکے) ۔ (٤) زہریلی دوا کے اثر سے کیڑوں میں پیدا ہونے والی (عارضی یا مستقل) ان دواؤں کی سُمّیت کا درجہ ۔ (٥) کوئی چیز (پرزہ یا فرنیچر کا کوئی حصہ) جسے آسانی سے کھولا اور لگایا جا سکے ۔ (٦) (عامیانہ) تعارف (کسی شخص سے ) ۔

Knock-down price : (n) سرکاری قیمت یا بولی ؛ وہ قیمت جس سے کم پرکوئی چیز نیلام نہیں کی جا سکتی ۔

Knock for knock : بیمہ کرانے والوں کے درمیان یہ معاہدہ کہ ہر فریق اپنی بیمہ شدہ رقم ادا کر دے گا (اس سے

اچانک مار ڈالنا ۔ (۲) (مجازاً) خاتمہ کردینا ؛ (منصوبے وغیرہ کا) ۔ (۳) (امریکی روز مرہ) برا بھلا کہنا ؛ برائی بیان کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ۔

To knock the bottom out of : (دلیل وغیرہ کو) باطل کر دینا ؛ توڑ دینا ؛ رد کردینا؛ بے اثر کر دینا (روز مرہ) ۔

To knock (the) spots off or out of : (۱) اچھی طرح مارنا یا پیٹنا ؛ خوب ٹھٹھا مارنا ؛ مار کر درست کردینا ۔ (۲) بہت زیادہ ممتاز یا فائق ہو جانا ؛ غالب آنا ؛ پوری طرح مات دے دینا ۔

Knock -: (comb.) بطور جزو ترکیبی یا سابقہ مستعمل ہے ۔

Knock about : (v) (۱) کندی کرنا ؛ اچھی طرح ٹھونکنا ؛ سختی سے پیش آنا ؛ سختی کا برتاؤ کرنا ۔ (۲) آوارہ گردی کرنا ؛ لاابالی زندگی بسر کرنا (روز مرہ) ۔ (٤) (خرچ) گھٹا دینا ۔ (٥) (ریل وغیرہ پر لے جانے کے لئے) مشین کے پرزے الگ کر لینا تاکہ جگہ کم گھرے ۔

Knock-about/Knockabout : (a) (۱) درشت خو؛ جھگڑالو؛ سختی کا برتاؤ کرنے والا ۔ (۲) (تھیٹر عامیانہ) تشدد اور شور و شغب کرنے والا ؛ مار دھاڑ والا ؛ ہنگامہ خیز ۔ (۳) آوارہ ؛ آوارہ گرد ؛ لا ابالی ؛ بیکار ادھر ادھر مارا مارا پھرنے والا ؛ مٹرگشتی کرنے والا ؛ مٹر گشت ۔ (٤) (کپڑا) جو کندی کئے جانے (کوٹ کر سلوٹیں دور کئے جانے) کے لائق ہو ؛ پر شکن ؛ شکن آلود (کپڑا) ۔ (٥) (آسٹریلیا) ہرکارہ ؛ (وہ مزدور) جس کا کام مقرر نہ ہو بلکہ وہ کسی بھی کام میں لگ سکتا ہو ؛ متفرق کام کرنے والا ۔

Knock-about/Knockabout : (n) (۱) (تھیٹر عامیانہ) مار دھاڑ کا رول ادا کرنے والا؛ پر شور اور تشدد آمیز کردار ادا کرنے والا ؛ مار دھاڑ ؛ شور و غل ؛ تشدد ؛ ہنگامہ خیز تماشا ۔ (۲) (آسٹریلیا) ہرکارہ ؛ متفرق یا ہر طرح کا کام کرنے والا مزدور ۔ (۳) آوارہ گردی ۔ (٤) معمولی استعمال کے موٹے جھوٹے کپڑے ۔

Knock-bark : (n) (کان کنی) کچلی ہوئی کچدھات ؛ کچلی ہوئی خام دھات ؛ کشتہ کی ہوئی خام دھات ۔

**Knock out : (v)** (۱) پائپ کو کسی چیز پر ٹیک کر خالی کرنا ۔ (۲) آپس میں نیلام کے ذریعہ کسی ایسی چیز کو دوبارہ فروخت کرنا جسے کئی آدمیوں نے مل کر معمولی قیمت پر خریدا ہو ۔ (۳) مکے باز کو پست کر کے ہرا دینا ؛ پالے سے باہر کر دینا ۔ (٤) (مجازاً) مغلوب کرنا ؛ پست کرنا ؛ چھکے چھڑادینا ؛ تھکا مارنا ۔ (٥) (روز مرہ) جلدی سے بنا لینا ؛ تیزی سے پورا کر لینا ؛ جلدی سے کوئی تدبیر سوچنا ؛ منصوبہ گھڑنا ۔ (٦) (یونیورسٹی عامیانہ) دروازہ بند ہوجانے کے بعد دستک دے کر یا زنجیر کھٹکھٹا کر کالج سے باہر آنا ۔

**To knock out of time :** (مکا بازی) حریف کو مار مار کر اتنا بے دم کر دینا کہ اس میں جوابی وار کرنے کی سکت بھی باقی نہ رہے ؛ مکے باز کو اسطرح بیکار کر دینا کہ وہ وقت پر مقابلے کے لئے نہ آ سکے ۔

**Knock -out : (a)** (۱) (معمولی قیمت پر اور مشترکہ طور پر خریدی ہوئی چیزوں کی) شرکا کے ذریعہ آپس میں بولی بول کر دوبارہ فروخت سے متعلق ؛ جسے دوبارہ فروخت یا نیلام کیا جائے ؛ (وہ چیز) جسے شرکاء خود ہی بولی بول کر اپنے ہی درمیان دوبارہ فروخت کریں ۔ (۲) مار بھگانے والی (ضرب) ؛ جو حریف کو مقابلے سے مار بھگائے ؛ فیصلہ کن ؛ شکست دینے والی (ضرب) ؛ پالے سے باہر کر دینے والی (ضرب) ۔ (۳) (کھیل یا دیگر مقابلہ) جس کی ہر باری میں ہارتے ہوئے شخص کو نکال دیا جاتا ہے ۔

**Knock-out : (n)** (۱) نیلام میں ملی بھگت ؛ ملی بھگت کا نیلام ؛ اس جتھے کا ایک شخص جو ملی بھگت کر کے نیلام میں کم قیمت پر مال خریدتا ہے اور نفع سے بیچتا ہے ؛ کم قیمت پر خریدی ہوئی چیزوں کو نیلام کے ذریعہ زیادہ قیمت پر دوبارہ فروخت کرنے والا ؛ اس طرح کی خرید و فروخت ۔ (۲) (مکے بازی میں) پالے سے باہر کر دینے والی ضرب ؛ فیصلہ کن ضرب ؛ چت کر دینے والی ضرب ؛ ہرا دینے والی ضرب ؛ ہار ؛ شکست (نیز عامیانہ) وہ چیز جو ہر چیز کو مات دے دے یا ہر چیز پر

کم یا زیادہ ادا نہیں کرے گا) ۔

**Knock head : (v)** (چینی رسم کے مطابق) جبیں سائی کرنا ۔

**Knock in : (v)** (۱) (ہتھوڑے وغیرہ سے) مار مار کر گھسانا ؛ ٹھوکنا ؛ (کیل وغیرہ) گاڑنا ۔ (۲) (یونیورسٹی عامیانہ) دروازہ بند ہوجانے کے بعد کالج کے اندر جانے کے لئے دستک دینا یا دروازہ کھٹکھٹانا (وہاں دس بجے دروازہ بند ہوجاتا ہے ) ۔

**Knock-knee : (n)** (جمع) اندر کی طرف جھکے ہوئے ٹیڑھے گھٹنے جو چلنے میں ایک دوسرے سے ٹکراتے ہیں ؛ چلنے میں رگڑنے والے یا پھنسنے والے گھٹنے ۔ (واحد) خمیدہ گھٹنوں والا ہونے کی حالت ؛ نیگا پن ؛ روح الرکبہ ؛ زانوئے کج ۔

**Knock-kneed : (a)** اندر کی طرف خمیدہ گھٹنوں والا ؛ ٹیڑھے گھٹنوں والا ؛ پنگا ؛ کج گھٹنا ؛ رک رک کر یا لنگڑا کر چلنے والا ۔

**Knock-me-down : (a)** (روزمرہ) کسی کو مار کر گرا دینے والا ؛ کسی پر غلبہ پانے والا یا غالب آنے والا ؛ چت کر دینے والا ؛ (مار کر) فرش کر دینے والا ؛ ہنگامہ خیز ؛ تحکم پسند ؛ متکبر ؛ دبنگ ۔

**Knock-me-down : (n)** پست کردینے والی یا گرا دینے والی چیز ؛ مغلوب کرنے والی چیز ؛ تیز و تند شراب (عامیانہ) ۔

**Knock off : (v)** (۱) (ضرب سے) توڑ دینا ؛ کاٹ ڈالنا ۔ (۲) کام چھوڑ دینا ؛ (کام) چھڑا دینا ؛ بند کرادینا ؛ رکوا دینا ۔ (۳) (روز مرہ) (کام کو) تیزی سے ختم کرنا ؛ جلدی سے نبٹنا؛ جلدی جلدی کرڈالنا ۔ (٤) (شعر یا نظم) گھسیٹ دینا؛ فی البدیہہ کہہ دینا ۔ (٥) (قیمت ، بل وغیرہ سے رقم) وضع کر دینا ؛ گھٹا دینا ؛ نکال دینا ۔ (٦) (کام کو) بند کرنا ؛ چھوڑ دینا ؛ روک دینا ۔ (۷) (استعمال) ترک ہونا ؛ (عادت) چھوٹنا ؛ ختم ہونا ؛ موقوف ہونا ؛ (کام) چھوٹنا ۔

**To knock a person s head off :** آسانی سے شکست دینا ؛ (کسی سے) آسانی سے بڑھ جانا ؛ (کسی پر) سبقت لے جانا ۔

بہترین انداز میں ؛ بہ طرز احسن ۔

Knocking : (n) (۱) کھٹکھٹانے یا دستک دینے کا عمل ؛ دستک ؛ مار ؛ ضرب ؛ (برقیات و انجینیئرنگ) کھٹ کھٹ ۔ (۲) پیسنے سے پہلے ؛ ہتھوڑے سے کوٹی ہوئی خام دھات ؛ کشتہ کی ہوئی فلز ۔ (۳) پتھر کے چھوٹے ٹکڑے یا ریزے جو سنگ تراشی یا جواہرات تراشی میں نکلتے ہیں ؛ خذف ریزے ۔

Knoll : (n) چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلہ ۔

Knoll : (n) گھنٹا بجانے کا عمل ؛ گھنٹے یا گجر کی آواز (بول چال) ۔

Knoll : (v) (۱) (قدیم) گھنٹی بجانا ؛(گھنٹی کا) بجنا (خصوصاً کسی کی موت پر) نا مبارک یا بھیانک آواز کے ساتھ گھنٹی کا بجنا ۔ (۲) گھنٹے بجانا (وقت بتانے کے لئے) ۔ (۳) گھنٹی بجا کر بلانا ۔

Knoller : (n) گھنٹی بجانے والا ؛ گھنٹا یا گجر بجانے والا ۔

Knop : (n) چھوٹا سا گول ابھار ؛ موٹھ ؛ گل میخ ؛ بٹن ؛ پھندنا ؛ گھنڈی ؛ طرہ ؛ کلی ؛ غنچہ ؛ تکمہ ۔

Knop-sedge : (n) Sparganium نام کا پودا یا گھاس (جس کے پھول یا پھلیاں چمٹ جاتی ہیں ) ۔

Knopweed/Knor : (n) دیکھو Knapweed/Knur

Knot : (n) (۱) گانٹھ ؛ گرہ ؛ عقدہ ۔ (۲) فیتے کی گرہ (جو پوشاک پر خوش نمائی کے لئے لگاتے ہیں) ۔ (۳) (جہاز رانی) Log line کے نشانات (جو رسے میں گرہیں ڈال کر بنائے ہوئے ہوتے ہیں اور جس سے جہاز کی فی گھنٹہ رفتار کا اندازہ ہوتا ہے) ۔ (٤) غیر مستند جہازی میل ؛ بحری میل (٦٠٨٠ فٹ) ۔ (٥) مشکل ؛ دشواری ؛ پیچیدگی ؛ مشکل مسئلہ ؛ کتھی ۔ (٦) گلٹی ؛ غدود ؛ گانٹھ ؛ غُدہ ؛ پھوڑا ؛ دنبل ؛ ابھار ؛ ہڈی کی گرہ ۔ (۷) گومڑی (درخت کے تنے ، جڑ یا شاخ میں) ۔ (۸) چکتا ؛ برآمدگی (تنے یا شاخ کے جوڑ پر) ۔ (۹) تنے کی گانٹھ یا گرہ ۔ (۱۰) (اشخاص کا) چھوٹا سا گروہ یا مجمع ؛ (اشیاء کا) مجموعہ ۔ (۱۱) گدیاں جنہیں قلی کندھوں پر رکھ کر اسباب اٹھاتے ہیں (جس کو

فائق ہو ؛ سب پر سبقت رکھنے والی چیز ۔

Knock together : (v) جلدی جلدی اکھٹا یا جمع کرنا ؛ بھونڈے اور غیر مہذب انداز سے سمیٹنا ؛ اکھٹا کرنا یا بٹورنا ۔

Knock under : (v) Knock under board کا مخفف ۔

Knock under : (n) (شراب نوشی میں)مات کھا جانا؛شکست ؛ ہار ۔

Knock under board : (v) (شراب نوشی میں) شکست کھا جانا؛ دب جانا ؛ ہار مان لینا ؛ ہار جانا ؛ مغلوب ہو جانا ؛ پچھڑنا ۔

Knock up : (n) (۱) (ہتھوڑے وغیرہ سے) ضرب لگا کر ابھارنا ؛ اوپر نکالنا ۔ (۲) اس طرح ضرب کھا کر ابھرنا یا اوپر نکلنا ۔ (۳) جلدی سے تیار کرنا ، بنانا یا ترتیب دینا ؛ جلدی سے سوچنا یا گھڑنا ۔ (٤) (کرکٹ) گیند کومار کر (کئی ایک) رن بنا لینا ؛ رن بنانا (روز مرہ) ۔ (٥) کنڈی کھٹکھٹا کر یا دستک دے کر (کسی کو) جگانا یا ہوشیار کرنا ۔ (٦) تھکا دینا ؛ تھک جانا ؛ پست ہو جانا ؛ تھک کر چور ہونا ؛ خستہ و ماندہ ہونا ؛ بیدم ہونا یا کرنا ۔ (۷) ختم کر دینا ؛ روک دینا ۔

To knock up against : (کسی چیز سے) ٹکرانا ؛ لڑنا ؛ ٹکر کھانا ؛ لڑ جانا ؛ متصادم ہونا ؛ (مجازاً) مڈ بھیڑ ہونا ؛ ملنا ؛ دو چار ہونا ۔

Knocker : (n) (۱) مارنے والا ؛ کھٹکھٹانے والا ؛ پیٹنے ، کوٹنے ، ٹھونکنے یا ٹھنھانے والا ۔ (۲) دروازے کا کھٹکھٹا (پیتل یا لوہے کا بنا ہوا جو دروازے پرلٹکا ہوا ہوتا ہے تاکہ اسے کھٹکھٹا کر اجازت داخلہ لی جا سکے یا اندر سے کسی کو بلایا جا سکے) ۔ (۳) کان کا موکل (عوام کا عقیدہ ہے کہ کان میں ایک موکل ہوتا ہے جو کھٹ کھٹ کر کے دھات کے موجود ہونے کی اطلاع دیتا ہے) ۔ (٤) بے جا اعتراض یا نکتہ چینی کرنے والا ؛ معترض (امریکی روز مرہ) ۔

Up to the knocker : (عامیانہ) بہترین حالت میں ؛ بہت اچھی حالت میں ؛ بہت اچھی طرح ؛

گرهیں پڑنا - (۲) جھالر گوتھنا ؛ جھالر کے لئے گرہیں بنانا یا گرہیں ڈال کر جھالر بنانا - (۳) گرہ دار کرنا ؛ شکن آلود کرنا ؛ بھویں سکوڑنا ؛ تیوری چڑھانا؛ پیشانی پر بل ڈالنا - (٤) گوتھنا ؛ گتھنا ؛ پیچیدہ ہونا ؛ پیچ در پیچ ہونا یا کرنا ؛ الجھانا ؛ پھنسانا ؛ ملانا ؛ گرہ در گرہ ہونا یا کرنا - (٥) (میکانیات) رنگنے یا پالش کرنے سے قبل (لکڑی کی) گرہ کو بھرنا یا چھپا دینا - (٦) (کپڑے وغیرہ سے) گرہیں یا شکنیں دور کرنا -

Knot-grass : (n) — (۱) ایک قسم کی نیل نما گھاس یا پودا جس کے ڈنٹھل گتھے ہوئے ہوتے ہیں اور جس میں زردی مائل گلابی رنگ کے پھول لگتے ہیں ؛ ہفت بند - (۲) پیچیدہ یا گتھے ہوئے ڈنٹھلوں والی دوسری گھاسوں یا ایسے پودوں پر بھی اطلاق ہوتا ہے -

Knot-hole : (n) — (۱) تختے وغیرہ میں گرہ نکل جانے سے پیدا شدہ سوراخ ؛ گرہ کا سوراخ - (۲) کسی شاخ کے سوکھنے ، ٹوٹنے یا سڑ جانے سے درخت کے تنے میں پیدا شدہ جوف یا خلا ؛ درخت کی کھوہ ؛ کھوکھل ؛ کُھکل -

Knot-stitch : (n) — وہ سلائی یا ٹانکے جن سے آرائشی جھالریں یا جھالر دار گھنڈیاں بنائی جاتی ہیں ؛ گرہ دار ٹانکا -

Knot-wood : (n) — گرہ دار لکڑی ؛ گرہوں سے بھری ہوئی لکڑی (خصوصاً صنوبر کی) ؛ گرہ دار صنوبر -

Knotberry/Knoutberry : (n) — Cloudberry کا مقامی نام -

Knotless : (a) — بے گرہ ؛ صاف ؛ ہموار -

Knots and lashes : (phr.) — گرہیں اور بندھن -

Knotted : (a) — (۱) گرہ دار ؛ گرہ دیا ہوا ؛ گرہ میں یا گرہ دے کر باندھا ہوا ؛ گرہ دے کر کسا ہوا ؛ گرہ سے بندھا ہوا - (۲) (مجازاً) الجھایا ہوا ؛ الجھا ہوا ؛ پھنسا ہوا ؛ پھنسایا ہوا ؛ گوتھا ہوا ؛ گتھا ہوا - (۳) گرہوں یا ابھاروں سے بنایا ہوا یا راستہ کیا ہوا - (٤) پیچیدہ طرز کا (باغ یا پھلواری) - (٥) موٹھ دار ؛ ابھار دار ؛ لٹو دار یا لٹو نما ؛

عموماً Pordar's knot بھی کہتے ہیں) - (۱۲) متقاطع خطوط سے بنی ہوئی شکل یا وضع - (۱۳) کسی کہانی یا ڈرامے کے پلاٹ کا پیچیدہ مقام ؛ پیچیدگی ؛ عقدہ - (۱٤) خطوط ، اعصاب یا پہاڑوں کے کسی سلسلے کا وہ مرکزی مقام جہاں وہ ایک دوسرے سے ملتے ہوں - (۱٥) منبت کاری یا ہتھوڑے کے ذریعہ بنایا ہوا گول ابھار یا ابھرواں آرائشی کام ؛ گل میخ - (۱٦) ذرات کے جمع ہو کر مل جانے سے بنا ہوا تودہ یا ابھار ؛ انجماد ؛ بستگی ؛ جحریت ؛ تحجر ؛ جمود ذرات -

Bow knot : (n) — پھول گرہ -

Bowline knot/Diamond knot : — دیکھو Dimond/Bowline

Gordin knot : (n) — دیکھو Gordian

Granny's knot/Loop-knot : — دیکھو Loop/Granny

Marriage knot : (n) — عقد نکاح ؛ گٹھ بندھن -

Reef-knot/Running-knot : — دیکھو Running/Reef

Slip-knot : (n) — سرک گرہ ؛ نیز دیکھو Slip -

Solomon-knot : (n) — سلیمانی گرہ -

Stay-knot : (n) — ضابط گرہ -

Surgeon s knot/ Surgical knot : — جراحی گرہ ؛ وہ گرہ جس میں ایک ہی سوراخ سے دو مرتبہ دھاگا گزارا جاتا ہے -

Wedding knot : (n) — دیکھو Marriage knot

Knot : (n) — چہانسل کی ایک چڑیا ؛ یہ دائرۂ قطب شمالی میں رہتی ہے لیکن اواخر موسم گرما و خزاں میں برطانوی ساحلوں پر عموماً پائی جاتی ہے -

Knot : (v) — (۱) گرہ باندھنا ؛ گانٹھ لگانا؛ گرہ میں باندھنا ؛ (کسی چیز میں) گرہیں لگانا؛ گرہ لگا کر درست کرنا یا مرمت کرنا ؛ محفوظ کرنا ؛ گرہ یا گرہیں بننا ؛

پھوڑا دار ؛ پھوڑا نما ؛ گلٹی دار یا گلٹی نما ؛ پیچدار ؛ بل دار ؛ ناہموار (تنے کی طرح) ؛ گرہ دار ؛ متورم یا پھولے ہوئے جوڑوں والا ؛ پر شکن ؛ شکن دار ؛ شکن در شکن ؛ پیچیدہ ۔ (٦) غنچہ دار ؛ غنچہ نما ؛ (پھولوں کے) گچھے جیسا ؛ گچھوں کی طرح گتھا ہوا (بول چال)۔

Knottily : (adv.) مشکل سے ؛ دشواری سے ؛ پیچیدگی سے ؛ سخت انداز میں ؛ کھردرے پن کے ساتھ ؛ ناہموار طور پر ؛ ان گھڑیا ناتراشیدہ انداز میں۔

Knottiness : (n) دشواری ؛ مشکل ؛ پیچیدگی ؛ تعقید؛ کھردرا پن ؛ ناہمواری ؛ ان گھڑپن ؛ گٹھیلا پن۔

Knotting : (n) تعقید ؛ الجھاؤ ؛ پھانس ؛ گرہ ؛ شکن ؛ سکوڑ ؛ سکڑن ؛ جھالر گوتھنا ؛ الجھانے ؛ الجھتے یا بہم پیچیدہ ہونے کا عمل ؛ بہم پیچیدگی ؛ گرہیں ڈالنے یا گھنڈیاں بنانے کا عمل۔

Knotty : (a) (١) گرہ دار ؛ گرہوں سے بھرا ہوا ؛ پر شکن ؛ ناہموار ؛ گانٹھ دار ؛ گٹھیلا ۔ (٢) پیچیدہ ؛ الجھا ہوا ؛دشوار ؛ مشکل ؛ معلق ؛ گنجلک ، الجھانے والا ؛ حیران کن ؛ ضیق میں مبتلا کرنے والا ؛ پیچ دار ۔ (٣) سخت ؛ نا ہموار ؛ کھردرا ؛ ان گھڑ ؛ نا تراش۔

Knotty-pated : (a) بے مغز ؛ گٹھل ؛ ٹھس۔

Knotweed : (n) (١) مختلف قسموں کی گھاس جن کے سر لٹو نما ؛ گڑی دار یا گرہ دار ہوتے ہیں ۔ (٢) (نباتیات) ہفت بند ۔ (٣) "پولی گونم" گھاس کی قسموں کا نام۔

Knotwork : (n) (١) باہم پیچیدہ اور گرہ دی ہوئی ڈوریوں کا آرائشی کام ؛ پیچ در پیچ بنی ہوئی یا گوتھ کر بنائی ہوئی ڈوریوں کی جھالر ؛ گتھا ہوا خوب صورت کام ؛ زنجیری یا گھنڈی دار آرائش ۔ (٢) ایک طرح کا گونتھواں کشیدہ ؛ زنجیری یا گھنڈی دار خوشنما کشیدہ کاری ۔

Knotwort : (n) (١) دیکھو Knotgrass - (٢) Illecebraceae کا دوسرا نام۔

Knout : (n) دُرّہ ؛ کوڑا ؛ تازیانہ (جو پہلے روس میں مجرموں کے لئے استعمال کیا جاتا تھا اور اکثر مہلک ثابت ہوتا تھا )۔

Knout : (v) کوڑے لگانا ؛ دُرّے لگانا(مجرموں کو)۔

Know : (n) علم ؛ وقوف ؛ واقفیت ؛ معلوم ہونا ؛ معلومات ؛ پہچان ؛ آشنائی ؛ شناخت ؛ شناسائی۔

In the know : (١) (روزمرہ) معاملے کی اصلیت سے واقف ۔ (٢) اندرونی باتوں یا بھید سے واقف ؛ محرم اسرار نہانی۔

Know : (v) (١) پہچاننا ؛ امتیاز کرنا ؛ پہچان لینا ؛ شناخت کرنا ۔ (٢) فرق کرنا ؛ تمیز کرنا ۔ (٣) جاننا ؛ واقف ہونا ؛ واقفیت رکھنا (کسی چیز ، مقام یا شخص سے) ؛ شناسا ہونا ۔ (٤) ذاتی تجربہ رکھنا ؛ آشنا ہونا (خوف ، درد وغیرہ سے) ۔ (٥) دوستانہ مراسم رکھنا ؛ راہ و رسم ہونا ؛ دوستی ہونا ۔ (٦) واقف ہونا ؛ علم رکھنا ؛ معلوم ہونا ؛ خاصی معلومات رکھنا ۔ (٧) (زبان ، علم وغیرہ میں) درک رکھنا یا جاننا ؛ مہارت رکھنا ۔ (٨) (کسی امر سے) واقف ہونا ؛ (حواس یا عقل سے) محسوس کرنا ؛ معلوم کرنا ؛ درک ہونا ؛ سمجھنا ؛ بوجھنا ۔ (٩) (کسی مسئلے کا) حل جاننا ؛ (کچھ کرنے کے لئے) لائق ہونا ؛ اہلیت رکھنا ۔ (١٠) (انجیل کی زبان میں) خبررکھنا ؛ خبر گیری کرنا ؛ خبر لینا ؛ نگاہ یا نظر رکھنا ؛ دیکھ بھال کرنا ؛ حفاظت یا نگہبانی کرنا ؛ بہ نظر استحسان دیکھنا ؛ پسند کرنا ۔ (١١) مجامعت کرنا ۔

All one knows : جس حد تک ممکن ہے ؛ امکان بھر ؛ حتی المقدور ؛ حتی الامکان ؛ اپنی سی۔

(He would do it)if he knew how : وہ اس کام کو کر لے اگر اسے اس کے کرنے کا طریقہ معلوم ہو۔

I know better (than that) : مجھے واقعات کا اچھی طرح علم ہے (اس لئے میں فلاں بات کو تسلیم نہیں کر سکتا)۔

Not if I know it : میں خیال رکھوں گا کہ ایسا نہ ہو؛ ہمارے جانتے ہوئے ایسا نہ ہوگا۔

زندگی کا تجربہ رکھنا ؛ بڑا سیانا ہونا ۔

Know about : (v) کسی جگہ یا چیز کے متعلق واقفیت یا معلومات رکھنا ۔

Know-all : (n) سب کچھ جاننے والا ؛ سب کچھ جاننے کا دعوی' کرنے والا ۔

Know-how : (n) (عامیانہ) کسی کام کے کرنے کا طریقہ یاسلیقہ ؛ یہ علم کہ کسی کام کو کس طرح کیا جائے ؛ طرز عمل ؛ طرز عمل کا علم ۔

Know-nothing : (n) (۱) جاہل آدمی ؛ جاہل مطلق ؛ ناخواندہ ؛ لادری ؛ لا علم ۔ (۲) امریکا کی ایک سیاسی جماعت (امریکن پارٹی (۵٦-۱۸۵۳) کارکن) ۔

Know-nothing : (a) جاہل ؛ ناواقف ؛ لادری (جس کا اعتقاد یہ ہو کہ خدا یا دوسری غیر مادی اشیاء کی ہستی کے متعلق ہمیں کچھ علم نہ تو ہے اور نہ غالباً کبھی ہو) ۔

Know-nothingism : (n) عقیدۂ لادریت ۔

Know quantity : (n) (ریاضیات) مقدار معلوم ۔

Know stars : (n) (علم النجوم) نجوم معروفہ ؛ کواکب معروفہ ۔

Know of : (v) جاننا ؛ واقف ہونا ؛ آگاہ ہونا ؛ مطلع ہونا ؛ خبر ہونا ؛ با خبر ہونا ۔

Not that I know of : (روز مرہ) جہاں تک مجھے علم ہے ایسا نہیں ہے ۔

Knowability : (n) ممکن الادراک ہونا ۔

Knowable : (a) ممکن الادراک ؛ جسے سمجھا بوجھا جا سکے؛ جانا پہچانا جا سکے ؛ جو علم میں آ سکے ؛ لائق شناخت ؛ لائق عرفان ؛ قابل معرفت ؛ لائق دریافت ؛ قابل تحقیق ۔

Knowble : (n) (عموماً جمع) ممکن الادراک اشیاء ۔

Knowableness : (n) دیکھو Knowability

Not know from nothing : کسی چیز یا کسی بات سے بے خبر ہونا ؛ قطعاً لا علم ہونا کچھ بھی نہ جاننا ۔

To know a thing or two : بڑا تجربہ کار ہونا ؛ بڑا سیانا ہونا ؛ زندگی کا تجربہ رکھنا ۔

To know better (than to do something) : احتیاط یا مصلحت اندیشی کی بنا پر (کسی کام کو) نہ کرنا ۔

To know by heart : اچھی طرح جاننا یا سمجھنا ؛ دل سے سمجھنا ؛ (کسی کو) خوب اچھی طرح سے پہچاننا ۔

To know how : (کچھ کرنے کا) سلیقہ رکھنا ؛ طریقہ جاننا ؛ اہل ہونا ؛ اہلیت رکھنا ۔

To know of : جاننا ؛ واقف ہونا ؛ آگاہ ہونا ؛ مطلع ہونا ؛ باخبر ہونا ۔

To know one's onions : کسی شعبۂ علم یا کسی میدان عمل کا ماہر ہونا ؛ صاحب کمال ہونا ؛ مہارت تامّہ رکھنا ؛ تمام کہنیات یا نشیب و فراز کو اچھی طرح سمجھنا (کسی معاملے میں) ۔

To know one's stuff : To know one's onions دیکھو

To know (person etc.) to be : (کسی شخص کو اس طرح) جاننا ؛ سمجھنا ۔

To know the ropes : کسی کام کے نشیب و فراز کو جاننا یا سمجھنا ۔

To know the time of day : : وقت کی نبض کو پہچاننا ؛ وقت کے تقاضے کو سمجھنا ؛ بڑا سیانا ہونا ؛ دنیا دیکھے ہوئے ہونا ۔

To know what's what : سمجھ بوجھ کا آدمی ہونا ؛ سمجھ دار اور تجربہ کار ہونا ؛

Knowe : (اسکاتستان) Knoll (n) کی متبادل صورتیں ۔

Knower : (n) جاننے والا ؛ واقف ؛ آگاہ ؛ با خبر ؛ عالم ؛ علم رکھنے والا ؛ آشنا ؛ ماہر ؛ محرم راز ۔

Knowing : (n) (۱) سمجھ ؛ بوجھ ؛ فہم ؛ ادراک ؛ تفہیم ؛ درک ؛ شناخت ؛ آشنائی ؛ شناسائی ؛ علم ؛ وقوف ؛ واقفیت ؛ دانش ۔ (۲) آگاہی ؛ باخبری ؛ اطلاع ؛ وقوف ؛ علم آگہی ۔

Knowing : (a) (۱) واقف ؛ ماہر ؛ جاننے والا ؛ عالم ؛ باخبر ؛ آگاہ ؛ محرم ؛ دانا ۔ (۲) چتُر ؛ سیانا ؛ ہوشیار ؛ چوکس ؛ چالاک ؛ زیرک ؛ کائیاں ۔ (۳) (روز مرہ) فیشن ، لباس وغیرہ کی کامل واقفیت رکھنے والا ؛ بانکا ؛ طرح دار ؛ ٹھاٹ کا ؛ بانکی (مثلاً بانکی ٹوپی) ۔

Knowingly : (adv.) جانتے ہوئے ؛ جان بوجھ کر ؛ دیدہ و دانستہ ؛ عمداً ؛ بالا رادہ ؛ واقف ہو کر ؛ چوکسی سے ؛ سیانے پن سے ؛ دانائی سے ۔

Knowingness : (n) وقوف ؛ مہارت ؛ علم ؛ باخبری ؛ دانائی ؛ سیانا پن ؛ چوکسی ؛ چالاکی ؛ چترائی ۔

Knowledge : (n) (۱) علم ؛ معلومات ؛ وقوف ؛ ادراک ؛ خبر ؛ آگہی ؛ آگاہی ؛ اطلاع ؛ واقفیت ۔ (۲) جنسی تعلق ؛ جماع ؛ مجامعت ؛ مباشرت ۔ (۳) دائرہ علم ۔ (٤) (کسی فن ، زبان وغیرہ کی) نظری و عملی مہارت ؛ علم ؛ استعداد ؛ درک ؛ عبور ۔ (٥) علم و فن ؛ شعبہ علم ؛ سائنس ؛ آرٹس ۔ (٦) تعلیم ؛ تدریس ؛ درس ۔ (۷) مجموعی معلومات ۔

Branch of knowledge : شعبہ علم ۔

Carnal knowledge : (عضویات ، قانون) جماع ؛ مجامعت ؛ مباشرت ؛ جنسی تعلق ۔

Positive knowledge : علم الیقین ۔

Secondhand Knowledge : بالواسطہ علم ۔

Knowledge box : (n) (مزاحاً) سر؛ سمجھ دانی ۔

Knowledgeable : (a) (روز مرہ) باخبر ؛ ذی علم ؛ ذہین ؛ طباع ؛ تیز ؛ صاحب استعداد ۔

Knowledgeableness : (n) باخبری ؛ آگاہی ؛ واقفیت ؛ طباعی ؛ ذہانت ؛ فراست ؛ تیزی ۔

Knowledgeably : (adv.) فراست سے؛ باخبر ہو کر ؛ عالمانہ ؛ ذی علم انداز میں ۔

Knowledgement : (n) علم ؛ آگاہی ؛ وقوف ؛ آگہی ؛ اطلاع ؛ واقفیت ؛ دائرہ علم ۔

Known : (a) معلوم ؛ مشہور ؛ معروف ؛ مانوس ؛ جانا بوجھا ۔

Knub : (n) (۱) کسی چیزکی سطح پر یا سرے پر گول ابھار ؛ موٹھ ؛ گرہ ؛ گومڑی ؛ دنبل ؛ پھوڑا ۔ (۲) ریشم کے کوے کی اندرونی تہ ؛ ریشم کے پیلے کی اندرونی لپیٹ یا تہ (عموماً NUB لکھا جاتا ھے) ۔

Knuckle : (n) (۱) انگلیوں کے جوڑ کی ہڈی؛ خصوصاً انگلیوں کی جڑ کی ہڈی ؛ پور کا جوڑ ؛ (تشریح) بند انگشت ؛ برجمہ ؛ ٹکیا ۔ (۲) چوپایوں کے گھٹنے اور ٹخنے کی ابھری ہوئی ہڈی ؛ پونگے کی ہڈی ؛ (حیوانیات) کعب ؛ پونگا ۔ (۳) پونگے کا پارچہ (ہڈی مع گوشت) ۔ (٤) بند ؛ گرہ ۔ (٥) آنت کا خم یا بل (جو آگے کو نکلا ہوا ہو) ۔ (٦) (میکانیات) قبضہ ؛ چول (کواڑ وغیرہ کی) ۔ (۷) (جہاز سازی) بعض شہتیروں میں زاویہ حادہ ۔ (۸) (ابتداً مجرموں کا عامیانہ) دھات کا بنا ہوا آلہ یا دستہ جو انگلیوں کے پوروں کو (مارتے وقت) مجروح ہونے سے بچانے اور مکے یا ضرب کو زیادہ پر زور بنانے کے لئے پہن لیا جاتا ھے ۔

A rap on the knuckles/Near the knuckle : (بول چال) فحش کے سوا برا بھلا کہنے میں کمی نہ کرنا ۔

Knuckle : (v) (۱) گولیاں کھیلنے میں انگلیوں کی پوروں کو زمین پر ٹکانا ۔ (۲) (مجازاً) دب جانا ؛ مات کھا جانا ؛ مان لینا ؛ ہار مان لینا ؛ مغلوب ہو جانا ؛ اطاعت قبول کر لینا ۔ (۳) (انگلیوں کی پور سے) مارنا ؛ کھٹکھٹانا ؛ ٹھوکنا ؛ ٹھوکر دینا ؛ دبانا ؛ رگڑنا ۔

Knuckle bone : (n) (۱) (تشریح) بُرجُمہ ؛ بند انگشت ۔ (۲) بھیڑ وغیرہ کے ٹخنے کی ہڈی ؛ (حیوانیات) کعب ؛ پونگا ؛

گول سر والی ہڈی نیز چوپایوں کے ٹخنے اور گھٹنے کی ابھری ہوئی ہڈی ؛ پونگے کی ہڈی ۔ (۳) پشت پا یا پشت دست کی پانچ ہڈیوں میں سے ایک ؛ (جمع) ایک قسم کا کھیل جو ان ہڈیوں سے کھیلا جاتا ھے (انہیں hucle bones یا diles بھی کہتے ھیں) ۔

**Knuckle-bow : (n)** تلوار کے قبضے کے اوپر بنا ہوا نیم دائروی خول جو انگلیوں کی پوروں کو چھپا لیتا ھے ؛ محافظ انگشت ۔

**Knuckle down : (v)** (۱) گولیوں کے کھیل میں (کسی گولی کو) مارنے کے لئے (انگوٹھے یا انگلیوں کی) پور کو زمین پر ٹکانا ۔ (۲) خود کو سنجیدہ اور کسی کام کی طرف متوجہ رکھنا ؛ مستعدی دکھانا ۔ (۳) دب جانا ؛ ہار مان لینا ؛ چھوڑ دینا ؛ شکست کھا جانا ؛ اطاعت قبول کرلینا ؛ مغلوب ہو جانا ؛ مطیع ہو جانا ؛ فرماں برداری قبول کرنا ۔

**Knuckle down : (n)** (۱) گولیوں کا ایک کھیل ۔ (۲) اطاعت ؛ فرماں برداری؛ عجز و انکساری ؛ فروتنی ؛ مغلوبیت ؛ دب جانا ؛ شکست کھا جانا ۔

**Knuckle-down : (adv.)** فرماں برداری سے ؛ عجز و انکساری سے ؛ عاجزانہ ؛ مطیع ہو کر ؛ دب کر ؛ ہار مان کر ۔

**Knuckle-duster : (n)** دھات کا بنا ہوا آلہ یا دستہ جو انگلیوں کی پوروں کو (مارتے وقت) مجروح ہونے سے بچانے اور مکے یا ضرب کو زیادہ پر زور بنانے کے لئے پہن لیا جاتا ھے ۔

**Knuckle-end : (n)** خصی یا سور کا پایہ ۔

**Knuckle-guard : (n)** دیکھو Knuckle bow

**Knuckle-joint : (n)** (۱) (ہاتھ کی) انگلیوں کی پوروں کا ہر جوڑ ؛ چوپائے کے پاؤں کا جوڑ ؛ کعب ؛ پونگا ؛ بند انگشت ۔ (۲) ایک قبضہ* جوڑ ۔

**Knuckle of intestine : (n)** (تشریح) آنت کا بَل ۔

**Knuckle of Iris : (n)** (تشریح) قترحیہ کا بَل ۔

**Knuckle under : (v)** دب جانا ؛ ہار مان لینا ؛ چھوڑ دینا ؛ شکست کھا جانا ؛ اطاعت قبول کر لینا ؛ مغلوب ہو جانا ؛ مطیع ہو جانا ۔

**Knuckled : (a)** ابھرے ہوئے یا نمایاں ٹخنوں والا ؛ (ابھری ہوئی) پوروں والا ؛ پوروں یا ٹخنوں کی طرح ابھرا ہوا یا نمایاں ۔

**Knuffe :** گنوار؛ غیر مہذب ؛ دیہاتی ؛ اجڈ ؛ ناشائستہ ۔

**Knur/Knurr : (n)** (۱) درخت کے تنے پر کی گانٹھ ؛ (نباتیات) درخت کی گرہ ؛ برآمدگی ؛ درخت کے تنے پر سخت ابھار ؛ پتھر کا مرکزہ ؛ منجمد مادہ ؛ ورم ؛ پھوڑا ۔ (۲) شمالی انگلستان کے ایک کھیل(knur and spell) کی چوبی گیند جو Trap ball کے مشابہ ہوتی ھے ؛ نیز ہاکی وغیرہ میں استعمال ہونے والی ایسی ہی گیند ؛ لکڑی کی گیند ؛ چوبی گیند ۔

**Knurl/Nurl : (n)** (۱) موٹھ ؛ گرہ ؛ دھات کی سطح پر بنا ہوا دانہ یا ابھار ؛ دندانہ ؛ کنگرہ ۔ (۲) موٹھ ؛ لٹو (خصوصاً وہ جس سے ٹائپ رائٹر کے بیلن کو گھماتے ھیں) ۔ (۳) بل ؛ پیچ ۔ (٤) ناٹا اور موٹا آدمی ؛ چھوٹے اور گٹھیلے جسم والا شخص (بول چال) ۔

**Knurl/Nurl : (v)** (کسی کنارے اور سطح پر) گانٹھیں یا ابھار بنانا ؛ دندانے بنانا ؛ کنگرے بنانا ؛ مہرے بنانا ؛ مہرہ دار آرائش کا کام بنانا ؛ دندانے دار بنانا ۔

**Knurled/Nurled : (a)** گانٹھ دار یا موٹھ دار ؛ دانہ دار ؛ پشتہ دار ؛ کنگرہ دار ؛ دنتیلا ؛ مہرہ دار ؛ مہرہ دارآرائشی کام بنا ہوا ۔

**Knurly : (a)** گرہ دار ؛ گانٹھ دار ؛ پیچیدہ ؛ دانہ دار ؛ کنگرہ دار ؛ مہرہ دار ؛ مہروں جیسا ؛ گرہ نما ؛ ناٹا ؛ ٹھگنا ؛ بونا ؛ پست قد ۔

**Knut : (n)** (مزاحاً) (اواخر انیسویں صدی یا اوائل بیسوی صدی کا) بانکا ؛ چھیلا ؛ وضع دار ؛ خود بیں ؛ خود نما شخص ؛ وہ نوجوان جس میں نمائش کا بہت شوق ہو ؛ نمودیا ۔

Koa : (n) جزائر سینڈوچ میں ایک قسم کا (acacia) ببول کا درخت -

Koala : (n) دیکھو Kangaroo bear

Kob : (n) Kobus جنس کا افریقی آبی ہرن ؛ کاب ؛ افریقی مرگ -

Koba : (n) دیکھو Kob

Koban : (n) جاپان کا ایک بیضوی طلائی سکہ جو وہاں سترھویں صدی سے انیسویں صدی تک رائج رہا ؛ کوبان -

Kobald : (n) (۱) (جرمن لوک کتھا میں) ایک مانوس روح جو گھروں میں آتی جاتی تھی اور وقتاً فوقتاً گھر کے لوگوں کو مدد بھی پہنچاتی تھی ؛ نیک دل تھنبا جو مخفی طور سے گھر کا کام کر جاتا ہے ؛ مخول؛ جن ؛ گھریلو بھوت - (۲) زیر زمین رہنے والی روح جو کانوں میں آتی جاتی ہے ؛ روحِ خاکی (زیر زمین خزانوں کی محافظ) -

Kobus : (n) مرگ یا ہرن کی ایک نوع -

Kocab : (n) (علم النجوم) کوکب شمالی ؛ اخفی الفرقدین(ستارہ)

Kodak : (n) (۱) کوڈک کیمرہ (آلہ عکاسی) ؛کوئی بھی دستی کیمرہ - (۲) کوڈک یا دستی کیمرے سے لی ہوئی تصویر - (۳) کوڈک ایک کارخانے کا نام - (٤) جارج ایسٹمین کی اختیار کردہ تجارتی علامت یا نشان -

Kodak : (v) (۱) کوڈک یا کسی بھی دستی کیمرے سے تصویر لینا - (۲) (مجازاً) تیزی سے اور وضاحت کے ساتھ (ذہن کی) گرفت میں لانا یا بیان کرنا ؛ ایک نظر میں وضاحت کے ساتھ بیان کرنا ؛ (واقعہ کی) تصویر کھینچ لینا یا کھینچ دینا -

Koel : (n) کوئل ؛ ہندوستان کا مشہور پرند -

Koft/Koftgari : (n) کوفت گری ؛ دھات پر طلاکاری یا ملمع کاری کا کام ؛ دھات کی بنی چیزوں پر دمشقی کام ؛ دمشقی طلا کاری یا مرصع کاری جس میں دھات پر بنائے ہوئے نقش میں سونا جڑ دیا جاتا ہے -

Koh-i-noor : (n) (۱) کوہِ نور ؛ مشہور ہندوستانی ہیرا جو ۱۸٤۹ء میں پنجاب پر انگریزی تسلط کے بعد سے اب تک تاج برطانیہ کی زینت ہے - (۲) (مجازاً) کوئی بھی نئی عمدہ اور شان دار چیز ؛ کوئی بھی بیش قیمت یا بے بہا شے ؛ کوئی چیز جو (اپنی قسم کی چیزوں میں) منفرد ہو ؛ بے نظیر شے -

Kohl : (n) کحل ؛ سرمہ -

Kohl : (n) Kohlrabiکا مخفف -

Kohlrabi/Kohl-rabi : (n) کول رابی؛ ایک قسم کی گوبھی جو انگلستان میں جانوروں کو کھلائی جاتی ہے اور جس کا ڈنٹھل شلغم نما ہوتا ہے ؛ شلغم نما گوبھی ؛ (نباتیات) گانٹھ گوبھی -

Kohler's disease : (n) مرض عظم کعب؛ مرض کوہلر -

Koilonychia : (n) ناخنوں کا غیر طبعی طور پر باریک اور مقعر ہونا خصوصاً Hypochromic anemia میں ؛ (طب) قعری ناخن (اسے Spoon nail بھی کہتے ہیں) -

Kokan : (n) مشرقی ہندوستان کا درخت (کوکن) جس کی لکڑیاں شہتیر کے کام میں آتی ہیں -

Kokil : (n) کوئل ؛ مشہور ہندوستانی پرند -

Kokoon/Kokong : (n) جنوبی افریقہ کا بڑا ہرن -

Kola : (n) (نباتیات) کولا (درخت) ؛ کولا (مشروب) -

Kolinsky : (n) (۱) (حیوانیات) ظربان (سائبیریا) ؛ نیولے کی قسم کا چھوٹا نیم بحری جانور - (۲) اس کی سمور -

Kolkhoz : (n) (۱) سوویت روس کا اجتماعی فارم - (۲) اجتماعی کاشت کا نظام -

Koni : (n) غبار -

onia : (n) (۱) (جغرافیہ) قونیہ (ترکستان کا ایک ضلع) - (۲)ترکی کمبل (موٹے اور نرم بالوں کا جو عموماً سرخ ، نیلا یا زرد ہوتا ہے) -

Konilite : (n) (معدنیات) سلیکا کا سفوف جو سیاہ رنگ کی ستون نما آتش فشانی چٹانوں کے شگافوں میں پایا جاتا ہے -

Konimeter : (n) غبار پیما ۔

Koniscope : (n) غبار بیں ۔

Konometer : (n) دیکھو Konimeter

Koodoo/Kudu : (n) (۱) بھورے رنگ کا بڑا افریقی ہرن جس کے جسم پر سفید دھاریاں ہوتی ہیں (نر کے سینگ چکر دار شکل میں اینٹھے ہوئے (مرغولہ دار) ہوتے ہیں) ۔ (۲) (حیوانیات) کوبو؛ بز کوہی (افریقی) ۔

Kookaburra : (n) آسٹریلوی رام چڑیا جو قد میں کوے کے برابر ہوتی ہے اور جس کی آواز نہایت بلند اور کرخت ہوتی ہے ؛ یہ آواز نہایت تیز اور بلند قہقہے سے ملتی ہے اسی لئے اسے laughing Jackan بھی کہتے ہیں ؛ یہ رینگنے والے حیوانات کا شکار کر کے کھاتی ہے ۔

Koolah : (n) (۱) کولا ؛ آسٹریلیا کا ایک دودھ پلانے والا جانور جو درختوں پر رہتا ہے ۔ (۲) دیکھو Kola ۔

Kopec(k/ -peck/ -pek) : (n) Copeck کی متبادل شکلیں ۔

Kopje : (n) (جنوبی افریقہ میں) ایک چھوٹی سی پہاڑی ۔

Kora : (n) (حیوانیات) کورا ؛ مرغ آبی ؛ مرغابی ۔

Koran/Quran :(n) قرآن ؛ کلام مجید ؛ کلام الٰہی ۔

Koran : (n) جنوبی افریقی تغدار (گدھ کی نسل سے) ۔

Koranic : (a) قرآنی ؛ کلام الٰہی کا یا اس سے متعلق ۔

Korneforos : (n) (علم النجوم) تماثیل (ستارہ) ۔

Koronion : (n) (علم النجوم) ثاجینہ ۔

Kosher/Cosher : (a) کوشر ؛ یہودیوں کی شرع کے مطابق تیار کیا ہوا (کھانا) ؛ حلال (کھانا) ؛ (نیز دکان وغیرہ) جہاں ایسا کھانا ملتا ہے ۔

Kosher : (n) یہودیوں کی شرع کے مطابق تیار کیا ہوا کھانا یا ایسے کھانے کی دکان ۔

Kotal : (n) تنگ کھاٹی ؛ درہ ؛ کھاٹی کی ابھری ہوئی سطح جو ماہی پشت ہوتی ہے ؛ کھاٹی کا بلند سرا یا چوٹی ۔

Kotow/Kowtow/-too : (n) (۱) اظہار عجز ؛ احترام یا عبادت کی غرض سے زمین پر پیشانی ٹیکنے کا چینی رواج ؛ چینیوں کی رسم زمین بوسی یا جبیں سائی ۔ (۲) (مجازاً) خوشامدانہ یا غلامانہ احترام ؛ اظہار اطاعت ۔

Kotow : (v) (۱) ناصیہ سائی کرنا ؛ جبیں سائی کرنا ۔ (۲) (مجازاً) خوشامدانہ یا غلامانہ انداز اختیار کرنا؛ خوشامد یا چاپلوسی کرنا ؛ اظہار اطاعت کرنا ۔

Kotwal : (n) دیکھو Cotwal

Kotwalee : (n) کوتوالی ؛ تھانہ ؛ پولس اسٹیشن ۔

Koulan/Kulan : (n) گھوڑے کی مثل چوپایوں کی ایک قسم ؛ میسوپوٹامیہ ، پرشیا اور سواحل اندس کا جنگلی گدھا ؛ خروحشی ۔

Koumiss : (n) کومس ؛ ایک قسم کی شراب جو گھوڑی کے دودھ کو سڑا کر تیار کی جاتی ہے (تاتاری اسے مشروب کے طور پر استعمال کرتے ہیں ) ۔ گدھی اور گائے کے دودھ سے بھی اس شراب کی نقلی صورتیں کشید کی جاتی ہیں ۔

Kourbash/Koor-/Cour- : (n) دریائی گھوڑے یا دوسرے جانوروں کی کھال سے بنا ہوا کوڑا جو مصر، ترکی اور سوڈان میں سزا دینے کے لئے استعمال ہوتا ہے ؛ قورباش ؛ قرباچ ۔

Kourbash : (v) کوڑے لگانا ؛ قور باش سے (بطور سزا) مارنا ۔

Kousso : (n) ایک ابیسینیائی پودے (Hagenia abyssinica) کے خشک پھول جو کرم کش (پیٹ کے کیڑے مارنے والی) دوا کے طور پر استعمال ہوتے ہیں ۔

Kow-tow : (n) دیکھو Kotow

Kraal :(n) دیکھو Craal

Kraal : (v) احاطہ بند کرنا ؛ باڑے میں لینا ؛ باڑے سے گھیرنا ؛ حصار بند کرنا ۔

**Kraft : (n)** ایک مضبوط ، چکنا اور بھورے رنگ کا کاغذ جو سوئے کے غیر صاف شدہ مادے سے تیار کیا جاتا ھے اور (کسی چیز کے اوپر) لپیٹنے کے کام آتا ھے ۔

**Krait : (n)** کریت ؛ کریتا ؛ ایک زہریلا سانپ (جو بنگال میں عام ھے) ۔

**Kraken : (n)** کراکن ؛ ایک خیالی عفریت جو بحر ناروے کے سواحل پر ظاہر ھوتا ھے ۔

**Krameria : (n)** (۱) (نباتیات) Polygalaceae کی ایک غیر طبعی یا بے قاعدہ جنس ، پھیلی ھوئی شاخوں والی چھوٹی جھاڑی جو امریکا میں پائی جاتی ھے اور قبض آور ھوتی ھے ۔ (۲) (طب) Krameria Triaudva کی جڑ یا اس سے تیار کی ھوئی دوا ۔

**Krang :** Kreng کا متبادل ۔

**Krantz/Kranz : (n)** (جنوبی افریقہ) چٹانوں کی دیوار جو کسی پہاڑ یا چوٹی کو گھیرے ھوئے ھو ؛ چٹانوں کی کھڑی دیوار ؛ چٹانوں کا چھجا ؛ چھجے دار چٹان ۔

**Kraurosis/Krauroses : (n)** (خاص کر فرج کی) جلد یا بلغمی جھلی کا سوکھ جانا جو اکثر مرض سرطان (کینسر) کا پیش خیمہ ھوتا ھے ۔ (طب) (فرج کی) زبونی ؛ (فرج کی) پژ مردگی ۔

**Kraurosis vulvae : (n)** پژمردگئ فرج ۔

**Kreatic/Kreatine :** Creatic/Creatine کا متبادل ۔

**Kreil/Krele :** Creel کی متروک شکلیں ۔

**Kremlin : (n)** روسی شہروں کا اندرونی قلعہ ؛ خصوصاً ماسکو کا قلعہ جس میں شاہی محل ھے ؛ قصر (ماسکو) ؛ کریملن ؛ روسی قلعہ ۔

**The kremlin : (n)** حکومت روس ؛ سوویت یونین (کے لئے مستعمل ھے) ۔

**Kremlinologist : (n)** سوویت حکومت اور اسکی پالیسیوں کا مطالعہ و تجزیہ کرنے والا ۔

**Kremlinology : (n)** سوویت حکومت اور اسکی پالیسیوں کا مطالعہ و تجزیہ ۔

**Kremnophyte : (n)** (نباتیات) دیوار پودا ۔

**Kreng : (n)** مردہ وھیل مچھلی جس کے ھونٹ کاٹ کر الگ کر لئے گئے ھوں ۔

**Krenger : (n)** مردہ وھیل مچھلی کے جسم سے اسکے ھونٹ الگ کرنے والا ۔

**Krenging hook : (n)** مردہ وھیل مچھلی کے ھونٹوں کو کاٹ کر الگ کرنے والا اوزار ۔

**Kreosote : (n)** دیکھو Creosote

**Kreutzer/Kreuzer : (n)** تانبے (ابتداً چاندی) کا ایک چھوٹا سکہ جو پہلے جرمنی اور آسٹریلیا میں رائج تھا ؛ صلیبیہ ۔

**Kriegspiel : (n)** (۱) ایک جنگی کھیل جس میں فوجی دستوں ، توپوں وغیرہ کی جگہ مہرے ، پن اور جھنڈوں کو ایک نقشے پر جنگی قاعدوں کے مطابق چلایا جاتا ھے ؛ جنگی شطرنج ۔ (۲) شطرنج کی ایک قسم جس میں دونوں حریف ایک دوسرے کی بساطوں کو نہیں دیکھ سکتے بلکہ ایک ریفری (نگراں) ھوتا ھے جو تمام چالوں کا ریکارڈ ایک تیسری بساط پر رکھتا ھے اور حریف کی چالوں سے ایک دوسرے کو آگاہ کرتا ھے ۔

**Krill : (n)** سطح آب پر بہتے یا تیرتے پھرنے والے قشرے جو قطبی سمندروں میں جابجا کثرت سے جمع ملتے ھیں اور بعض مچھلیوں اور وھیل کی خوراک بنتے ھیں ۔

**Kris : (n)** (۱) Creese کا متبادل ۔ (۲) لہر دار پھل والا (ملایا کا) خنجر یا چھرا ۔

**Krishna : (n)** (۱) (تاریخ) کرشن ۔ (۲) (دینیات) کرشن دیوتا ۔

**Krishnaism : (n)** (۱) ہندوؤں کے دیوتا ، کرشن پر ایمان یا اسکی پوجا ؛ (دینیات) کرشن بھگتی ؛ کرشن پرستی ؛ کرشن پوجا ۔

**Krishnaist/Krishnaite : (n)** کرشن پرست ؛ کرشن بھگت ؛ کرشن کو پوجنے والا ۔

Kritarchy : (n) اسرائیل میں یا اسرائیلیوں کے یہاں ججوں کی حکمرانی۔

Kroci-/Krokydolite : Crocidolite کا متبادل۔

Kromesky : (n) قیمہ کئے ہوئے گوشت یا مچھلی کو سور کے (نمک لگا کر سکھاتے ہوئے) گوشت میں لپیٹ کر یا بھر کر اور تل کر بنایا ہوا کوفتہ ؛ کولی کباب۔

Kromogram : (n) (تصویر) سہ رنگی تصویر ؛ کرومو گرام۔

Kromoscope : (n) (تصویر) سہ رنگی تصویربیں ؛ کروموسکوپ۔

Krone : (n) (۱) ڈنمارک ، ناروے اور سویڈن کا ایک نقرئی سکہ جو ایک شلنگ ڈیڑھ پینس کے برابر ہوتا ہے ۔ (۲) جرمنی کے دس مارک کا سونے کا ڈلا ؛ جرمنی کا دس مارک کا طلائی سکہ۔ (۳) آسٹریا کا ایک نقرئی سکہ جو دس پینس کے برابر تھا ۔

Kroo/Krou/Kru : (n) (بطور صفت) ساحل لائبیریا پر رہنے والی اور کشتی رانی میں ماہر ؛ حبشیوں کی ایک نسل کا یا اس سے متعلق ؛ کرو ؛ کروی۔

Kruman : (n) حبشیوں کی وہ نسل جو لائبیریا کے ساحل پر رہتی اور کشتی رانی میں ماہر ہوتی ہے ؛ کرو نسل کا حبشی ؛ کرو۔

Krummhorn : (n) (۱) منحنی شکل کا ہوا باجا (جس میں ہوا کے ذریعہ آواز پیدا ہوتی ہے) جو اب رائج نہیں ۔ (۲) (موسیقی) آرگن کی اونچے سر والی کھونٹی یا پردہ جس کی آواز الغوزے کی آواز سے ملتی ہے ۔

Kryo- : (prefix ) Cryo کا متبادل ؛ یونانی لفظ Kryos سے بنایا ہوا جزو ترکیبی بمعنی "پالا" "برف" ۔

Kryolite : (n) (معدنیات) گرین لینڈی بلور ؛ کرائیو لائٹ۔

Kryometer : (n) برف پیما ۔

Krypton : (n) ایک کمیاب گیس جو ۱۸۹۸ء میں Sir W.Rawsay نے دریافت کی تھی (علامت Kr جوہری نمبر ۳۶ ، جوہری وزن ۸۳،۷) ؛ کرپٹن۔

Ksar : Czar کی متروک شکل۔

Kshatriya/Kshatri : (n) کھتری ؛ ہندوؤں کی چار ذاتوں میں سے دوسرے درجہ کی ذات جو دلیر اور جنگجو ہوتی ہے ؛ اس ذات کا کوئی فرد ۔

Ku-klux (-klan) : (n) (۱) انجمن "کوکلس کلین" ریاستہائے متحدہ (امریکا) کی جنوبی ریاستوں کی ایک خفیہ انجمن جو ۶۵-۱۸۶۱ء کی خانہ جنگی کے بعد سفید فاموں کی حفاظت اور تشدد کے زور پر ان کی بالا دستی کو قائم رکھنے نیز حبشیوں کے اثرات کی مخالفت یا ان کے استیصال کے لئے قائم ہوئی تھی (یہ جماعت قتل اورباغیانہ سر گرمیوں پر عامل تھی) ۔ (۲) اسی قسم کی انجمن جو جنگ عظیم کے بعد کل ریاستہائے متحدہ میں بیرونی اثرات کے خلاف قائم ہوئی۔

Kudize : (v) (یونیورسٹی عامیانہ/روز مرہ) شہرت ؛ شہرہ ؛ نام وری ؛ نیک نامی ؛ تعریف کرنا ؛ مدح کرنا ۔

Kudos : (n) دیکھو Kudize

Kufic : (v) Cufic کا متبادل۔

Kukang : (n) سست گام یا سست قدم لورس (ایک قسم کا لنگور) یا لیمور (بندر کی قسم کا دودھ پلانے والا شب رو جانور) جو مڈغاسکر میں ہوتا ہے ۔

Kukri : (n) ککری ؛ ایک خمیدہ چھرا جو نوک کی طرف سے چوڑا ہوتا ہے اور جس کو ہندوستان میں گورکھے استعمال کرتے ہیں ؛ اسے بھو جالی بھی کہتے ہیں۔

Kulak : (n) کولاک ؛ روس کا خوش حال یا دولت مند کسان (ہندوستان میں "بورا" کہتے ہیں) ؛ سوویت حکومت میں وہ کسان جو اپنی زمین کا مالک ہے اور اپنے ذاتی فائدے کے لئے کام کرتا ہے ۔

Kulan : Koulan کا متبادل۔

Kultur : (n) (جرمن) تہذیب و تمدن (خصوصاً ان کے طریقہ" جنگ کے نقطہ" نظر سے ) ؛ (سماجیات) تمدن ؛ تہذیب۔

Kulturkampf : (n) جرمن جنگ تہذیب ، حکومت اور مذہبی اداروں

کے ما بین نزاع (خصوصاً تعلیم پر کنٹرول اور کلیسائی تقرریوں کے مسئلہ پر) ۔

**Kumis/Kumiss/Kumys :** دیکھو Koumiss کی متبادل صورتیں ۔

**Kummel : (n)** ایک شراب جس میں زیرے کی خوشبو ملائی جاتی ہے (یہ شمالی جرمنی میں بنتی ہے) ؛ زیرے کی چاشنی والی شراب ۔

**Kumquat : (n)** (۱) نارنجی نما چھوٹا پھل ؛ لیمو کی قسم کا ایک پھل جو Fortunella جنس کے درخت سے حاصل ہوتا ہے (یہ شمالی چین کا مقامی پھل ہے اور اس کا درخت ہر جگہ لگایا جا سکتا ہے) ۔ (۲) (آسٹریلیا) نہایت چھوٹا آسٹریلیائی لیمو یا اس کا درخت ؛ (اسے ریگستانی لیمو Desert lemon بھی کہتے ہیں) ۔

**Kumys :** دیکھو Kumis

**Kunkur : (n)** کنکر ؛ چونا پتھر کی ایک قسم جو ہندوستان میں پائی جاتی ہے یہ مٹی کی اوپری سطح میں طویل مسطح پرتوں میں بکھری ہوتی ہے ۔ یہ مختلف سائز کی گوٹیوں کی شکل میں ہوتی اور چونا یا سڑکیں بنانے میں کام آتی ہے ؛ چونا کٹی ۔

**Kuomintang : (n)** چین کی قوم پرور اور اصلاح پسند (یا انقلابی) پارٹی (سیاسیات) قوم پرست چین ؛ کومنٹانگ ۔

**Kupfernickel : (n)** (معدنیات) کچدھات نکل ؛ نکولائٹ ؛ کاپر نکل ؛ نکل کاآرسنائڈ ؛ (نیزدیکھوNiccolites) ۔

**Kuphar : (n)** قُفّہ ؛ بید کی بنی ہوئی کشتی (ٹٹ بند ناؤ) جس کے اوپر چمڑے کا خول چڑھا ہوتا ہے اور جو دریائے فرات میں چلتی ہے ۔

**Kurbash :** دیکھو Kourbash

**Kurchi Cortea : (n)** (نباتیات) پوست اِندر جو ؛ اِندر جو درخت کی چھال یا چھلکا ۔

**Kurd : (n)** کرد ؛ کردستان کا باشندہ ؛ ترکی ، ایران ، عراق ، اور شام کے سطح مرتفع والے علاقوں نیزآرمینیا اور آذر بائجان کے کثیرالتعداد باشندے جن کا پیشہ کاشتکاری یا گلہ بانی ہے ۔

**Kurgan : (n)** روس اور تاتار میں ماقبل تاریخ کا بنا ہوا اونچا مقبرہ یا مٹی کا ڈھیر جس کے نیچے لاشوں کو دبا دیا جاتا تھا ؛ کرگان قدیم روسی یا تاتاری مقبرہ ۔

**Kursaal : (n)** جرمن کے صحت بخش مقامات پر جانے والوں کےلئے بنی ہوئی سرکاری عمارت ؛ ہوٹل (خصوصاً جرمنی کے صحت بخش مقامات کا ہوٹل) ۔

**Kusimanse : (n)** مغربی افریقہ کا ایک گوشت خور اور بل میں رہنے والا پستان دار چھوٹا جانور (Crossarchus obscurus) جو گہرے بھورے رنگ کا ہوتا ہے اور نیولے کی جنس سے متعلق ہے ؛ ایک قسم کا نیولا ۔

**Kuskus :** Khus-khus کا متبادل ۔

**Kutch/Kutcha** Cutch/Cutchaکا متبادل ۔

**Kutki : (n)** (نباتیات) کٹکی ؛ ایک کالے رنگ کی گرہ دار کڑوی دوا ۔

**Kuttar : (n)** کٹار ؛ چھوٹا ہندوستانی خنجر جس کا دستہ دو متوازی چھڑوں سے بنا ہوتا ہے جنہیں عرضاً ایک ٹکڑے کے ذریعہ جوڑ دیا جاتا ہے ۔

**Kvass : (n)** روس کی ایک شراب جو Rye سے بنتی ہے ؛ قواز ۔

**Kwashiorkor : (n)** (مرضیات) ایک مرض جو غذا میں پروٹین کی مقدار نا کافی ہونے سے پیدا ہو جاتا ہے اور خاص کر گرم خطوں میں ننھے بچوں کو ستاتا ہے ؛ (اس کے علامات ہیں اسہال ، وریدی استسقاء ، جسم کے رنگ کا جزوی فقدان (سفید داغ پڑنا) ، کھپرے اترنا (تقشیر) ، نشو ونما کا رک جانا ، اور اکثر حالتوں میں آخر کار موت کا واقع ہونا) ۔

**Ky :** (اسکاٹستانی اور شمالی بول چال)Cow کی جمع ؛گائیں ۔

**Kyabuka/Kiabooca : (n)** ملیشیا کا ایک درخت جس کی لکڑی آرائش کے کام آتی ہے (اسے Amboyna wood بھی کہتے ہیں) ۔

**Kyah : (n)** تیتر یا دراج جس کے پاؤں کے نکیلے خار بہت تیز اور مضبوط ہوں ۔

Kyang : (n) جنگلی گھوڑے یا گدھے کی ایک قسم جو تبت میں ہوتی ہے ۔

Kyanite : Cyanite کا متبادل۔

Kyanize : (v) لکڑی کو گھن لگنے یا سڑنے سے بچانے کے لئے پارہ آمیز زہر محرق مرکب(Corrosive sublimate) سے رنگ دینا ؛ لکڑی پر یہ مرکب لگانا ۔

Kyano -: (comb.) Cyanoکا متبادل۔

Kyanol : (n) Aniline کا مترادف لفظ۔

Kyanophyll : (n) ایک نیلے سبز مادے کا نام جسے کلوروفل کا جز و ترکیبی سمجھا جاتا ہے ۔

Kye : دیکھو Ky

Kyke : Keek کی متروک شکل۔

Kyle : (n) دو جزیروں کے درمیان کا تنگ آبنائے ؛ آبنائے ؛ کائیل۔

Kylie : (n) (مغربی آسٹریلیا) لکڑی کا ایک ہتھیار جو پھینکنے والے کے پاس واپس آجاتا ہے ؛ دیکھو Boonerang ۔

Kylin : (n) ایک خیالی نرمادی جانور جس کی تصویر جاپانی اور چینی ساخت کے مٹی کے برتنوں پر بنی ہوتی ہے ؛ کیلن۔

Kylix دیکھو Cylix

Kyllosis : (طب) کرزپا ؛ کج پا ۔

Kyloe : (n) لمبی سینگوں والا چھوٹی نسل کا اسکا چستانی جانور ؛ کیلو۔

Kymatology : (n) (صوتیات) علم امواج ؛ موجیات ۔

Kymogram : (n) (صوتیات وغیرہ) موج نگارش ؛ ترسیم موج ۔

Kymograph : (n) (۱) (صوتیات) موج نگار۔ (۲) (طب) نبض شمار ؛ تنش خون نگار ؛ کسی زندہ حیوان کی رگوں میں سیال کے دباؤ کے اختلافات یا تغیرات کو هو بہو نقل یا ریکارڈ کرنے کا آلہ ؛ دباؤ ، موج آواز ، رفتار ، نبض کے انحنیات کو دکھاتا ہے ۔

Kymographic : (a) موج نگار کا یا اس سے متعلق ؛ آلہ نبض شمار کا یا اس سے متعلق۔

Kymographion : (n) دیکھو Kymograph

Kymoscope : (n) (صوتیات) موج نما ؛ موج بیں ۔

Kymric: دیکھو Cymric

Kynocephalus : (a) (طب) سگ سر (مسخوط) ؛ جس کا سر کتے جیسا ہو۔

Kynophobia : (n) (نفسیات) سگ ترسی ؛ خوف سگ ۔

Kyogenic : (a) مُمدّ حمل۔

Kyphos (n) : (طب) حدبہ ؛ کوز ؛ کوب ۔

Kyphoscoliosis : (n) (طب) حدب التوا ؛ کوز التوا ۔

Kyphosis : (n) (طب) حَدَبیّت ؛ سنام؛ قوز ؛ کوز پشتی۔

Kyphotic : (a) (طب) کوز پشت ؛ کبڑا ؛ کوزہ پشت۔

Kyrie/-eleison/-eleeson : (n) (۱)مختصر دعاؤں کے الفاظ جن سے مشرقی اور رومی کلیساؤں میں Mass شروع ہوتی ہے ۔ (۲) ان الفاظ کا نغمہ ۔ (۳) کلیسائے انگلستان کے عشائے ربانی میں احکام عشرہ کو سن کر یہ الفاظ کہے جاتے ہیں "یا اللہ رحم کر"۔

Kyrielle : (a) ایک فرانسیسی نظم جو چھوٹی بحر کی بیتوں میں منقسم ہوتی ہے اور ہر بیت کے دوسرے مصرعے کا اختتام اسی لفظ پر ہوتا ہے جو پہلی بیت کے دوسرے مصرعے کے آخر میں آیا ہے ۔

Kyriologic : Cyriologic کا متبادل۔

Kyte : (n) (اسکاٹستانی اور شمالی بول چال) (تشریح و حیوانیات) معدہ ؛ شکم ؛ پیٹ۔

Kythe : (v) Kithe کا متبادل ہجے ۔

# L

L : (n) — (۱) انگریزی حروف تہجی کا بارھواں حرف ۔ (۲) L کی شکل کی چیز ؛ قائمہ نما ۔(۳) بلیوں کا قائم الزاویہ جوڑ وغیرہ ۔(٤) رومی ہندسہ ؛ رومی اعداد میں L پچاس کے لئے استعمال ہوتا ہے یا نمائندگی کرتا ہے۔(٥) کسی عمارت میں وہ توسیع جو عمارت سے زاویہ قائمہ بنائے۔ (٦) کسی سلسلے کا بارھواں مقام (زیادہ تر گیارھواں مقام) ۔ (۷) بالائے زمین چلنے والی ریل۔

La : — (موسیقی) سر گم کا چھٹا سُر ۔ دھا ۔

La : (interj.) — (۱) کلمہ' استعجابی ، کلمہ' فجائیہ ۔ (۲) کلمہ جو کسی فقرے ، خطاب یا زوردار بیان کے پہلے استعمال ہوتا تھا ۔

La : (a) — The (عورتوں کے خاندانی نام کےساتھ استعمال کیا جاتا ہے) ۔

La-di-da :(a & n) — (۱) شیخی باز؛ ڈینگیا ؛ اکڑ باز ؛ اٹھلانے والا ؛ چباچبا کر باتیں کرنے والا ۔ (۲) شیخی ؛ تعلی ؛ لافزنی ؛ اکڑ ؛ اٹھلانا ؛ چباچباکے باتیں کرنا ۔

La-di-da : (v) — شیخی بگھارنا ؛ ڈینگ مارنا ؛ چباچبا کر باتیں کرنا ۔

La-la : (a) — یونہی سا ؛ معمولی ۔

Laager / Lager : (n) — (۱) خیمہ گاہ ؛ پڑاؤ (خصوصاً جو چھکڑوں سے گھرا ہوا ہو) ۔ (۲) فوجی پڑاؤ جو بکتر بند گاڑیوں سے گھرا ہوا ہو۔

Laager : (v) — (۱) خیمے لگانا ؛ خیمہ زن ہونا ؛ پڑاؤ ڈالنا ۔ (۲) پڑاؤ کر چھکڑوں سے گھیرنا ۔ (۳) چھکڑوں سے گھرے ہوئے پڑاؤ میں ٹھہرنا ۔

Laagte : (n) — وسیع اور مسطح وادی ۔

Lab : — Laboratory کا مخفف ۔

Labadism : (n) — فرانسیسی مصلح Jean de Labdie (٧٤ - ١٤١٠ ء) کی پیروی ۔

Labadist : (n) — (کلیسائی تاریخ) فرانسیسی مصلح Jean de Labadie کا پیرو ۔

Labaria/Labarri/Labarea/Labarria : (n) — شمالی امریکا کا ایک زہریلا سانپ ۔

Labarum : (n) — (۱) قسطنطین اعظم کا شاہی جھنڈا جس پر روما کے فوجی نشانات کے علاوہ مسیحی علامات بھی موجود تھے ۔(۲) علم ؛ نشان ۔

Labba : (n) — گوائنا کا کیبی (ایک کتر نے والا جانور) ۔

Labby : (n) — مونٹے کارلو میں ایک نظام جس میں اس طرح بازی لگائی جاتی ہے کہ ایک بازی جیتنے سے دو ہاری ہوئی بازیوں کا نقصان برابر ہو جاتا ہے ۔

Labdanum : (n) — لادن ؛ سیاہ رال ۔

Labefactation : (n) — تزلزل ؛ ناتوانی ؛ کمزوری ؛ ضعف ؛ زوال ؛ انحطاط ۔

Labefaction : (n) — دیکھو Labefactation

Label : (n) — (۱) کاغذ ، پھٹےکپڑے یا دھات وغیرہ کا ٹکڑا جو کسی چیز پر اس کی نوعیت ، مالک کا نام یا پتا ، نشان وغیرہ بتانے کےلئے لگایا جاتا ہے ؛ لیبل چٹ ؛ چٹی ؛ طبلقی ؛ چٹ ؛ بلاّ ۔ (۲) (مجازاً) (جماعت ، گروہ کا) نام ؛ تسمیہ ۔(۳) چپکنے والا ٹکٹ ۔ (٤) (تعمیرات ) چھجا ؛ کگر (پتھر

کی) ۔ (٥) (نقابت ) ایک مارکہ جس میں ایک پٹلی پٹی اور تین آویزے ہوتے ہیں ۔

Label : (v) (۱) لیبل لگانا ؛ چٹ لگانا ؛ طبلقی لگانا ۔ (۲) کسی گروہ یا زمرے میں شامل کرنا ۔

Labeller : (n) لیبل لگانے والا ، چٹ لگانے والا ۔

Labelloid : (a) شفتہ کی شکل کا ۔

Labellum : (n) (۱) (نباتیات) لبہ ؛ گلبرگ زیریں ۔ (۲) (حیوانیات) لب خرطوم ۔

Labia : (n) (۱) (حیوانیات) لب ؛ شفتین ۔ (۲) (تشریح) شفتین فرج ۔

Labia cerebri : (n) شفتین دماغ ۔

Labia majora : (n) شفتین کبریٰ ۔

Labia minra : (n) شفتین صغریٰ ۔

Labial : (a) (۱) ہونٹوں کا ؛ لبوں کا ؛ لبوں سے متعلق ؛ لبی؛ شفوی ؛ شفہی ۔ (۲) (نباتیات و حیوانیات) لب نما حصہ) ۔ (۳) (صوتیات) (حروف) شفہی (جو ہونٹوں کو بند کرکے یا قریب لا کر ادا کئے جائیں) ۔ (٤) (تشریح) شفتینی ۔

Labial : (n) (۱) شفہی آواز ؛ حروف شفہیہ ۔ (۲)شفوی عضو ۔

Labialism : (n) شفہی صوتیت ؛ شفہیت ۔

Labialization :(n) (صوتیات) شفہی بنانا ؛ ہونٹ بند کرکے آواز نکالنے کا عمل ؛ تشفیہ ۔

Labialize : (v) شفہی بنانا ؛ ہونٹوں کو بند کرکے آوازنکالنا ۔

Labiate : (a) (۱) (نباتیات) (لب) لبیلا ؛ لب دار ؛ نعناعیہ پودوں سے متعلق ؛ دوبرگہ ؛ شگافتہ ۔ (۲)( تشریح و حیوانیات) لب نما ؛ ہونٹ کے مانند ۔

Labiate : (n) لب دار پودا ۔

Labiated : (a) دیکھو Labiate

Labiatiflorous : (a) لب گلہ ۔

Labidometer : (n) جنین کے سر کی پیمائش کرنے کا آلہ ۔

Labile : (a) (۱) (کیمیا) غیر مستقل ؛ ناپائیدار ؛ تغیر پذیر۔ (۲) لغزندہ ؛ خاطی ۔ (۳) (برقیات) رواں ۔

Lability : (n) غیر مستقل ہونا ؛ ناپائیداری ۔

Labio - : (prefix) سابقہ بمعنی "ہونٹوں کا" "لبی" ؛ "شفوی" ۔

Labio-dental : (a) لب دندانی ۔

Labium : (n) (۱) (تشریح) لب فرج ؛ شفتہ فرج ۔ (۲) (حیوانیات) شَفَتہ اسفل ؛ لب زیریں ؛ نچلا ہونٹ ۔ (۳) (صدف) اندرونی لب ۔ (٤) (نباتیات) لبہ ؛ لب ۔

Lablab : (n) (نباتیات) لبلاب ۔

Laboratorial : (a) معملی ؛ تجربہ گاہی ۔

Laboratory : (n) (۱) مکان جس میں سائنس کے تجربے کئے جاتے ہیں ؛ دارالتجربہ ؛ معمل ؛ تجربہ گاہ ؛ تجربہ خانہ ۔ (۲) آتش پلٹ بھٹی کا فرش ۔ (۳) لیبارٹری ۔

Laboratory test : (n) معرف تجربہ گاہ ۔

Laborious : (a) (۱) محنتی ؛ محنت کش ؛ جفاکش ۔ (۲) پر مشقت ؛ محنت طلب ؛ دشوار ؛ سخت ۔ (۳) (قبالیات) شدید درد زہ کے ساتھ ۔

Laboriously : (adv.) محنت سے ؛ جفاکشی سے ؛ مشقت سے ؛ آورد سے کام لے کر ۔

Laboriousness : (n) محنت کشی ؛ جفا کشی ؛ محنت طلبی ؛ دشواری ؛ عدم سلاست ۔

Labour/Labor : (n) (۱) جسمانی یا دماغی محنت ؛ مشقت ۔ (۲) مزدوری ؛ محنت ۔ (۳) مزدور پیشہ جماعت ؛

Labouring / Laboring : (a) (۱) مشقتی ؛ مزدوری کرنے والا ۔ (۲) محنت سے آگے بڑھنے والا ؛ رکاوٹوں کے باوجود بڑھنے والا ؛ تکلیف اٹھانے والا ۔ (۳) دھڑکنے والا (دل) ۔ (٤) ھچکولے کھانے والا (جہاز) ۔

Labouring oar : (n) چپو جسے چلانے کے لئے سخت محنت کی ضرورت ہو ۔

Labouringly : (adv) جد و جہد کرتے ہوئے ؛ تکلیف اٹھاتے ہوئے ۔

Labourism : (n) لیبر پارٹی کے اصول یا عقائد ۔

Labourist / Labourite :(n) مزدور پارٹی کا رکن یا مؤیّد ۔

Labourless / Laborless : (a) بے محنت ؛ بے مشقت ۔

Laboursome / Laborsome : (a) (۱) محنت طلب ؛ دشوار ؛ سخت ؛ پر مشقت ۔ (۲) (جہاز) ھچکولے کھانے والا ۔

Laboursomely / Laborsomely : (adv.) پر مشقت طور پر ؛ دشواری سے ۔

Laboursomeness / Laborsomeness : (n) پرمشقت ہونا ؛ محنت طلب ہونا ۔

Labrador : (n) برطانوی شمالی امریکا کا ایک بڑا جزیرہ نما علاقہ ۔

Labrador blue : (n) گہرا نیلا ۔

Labrador dog : (n) ایک قسم کا کتا ۔

Labrador duck : (n) شمالی امریکا کی کالی سفید سمندری بط ۔

Labrador feldspar/- spar/- stone : (n) ایک قسم کا فلسپار جو لیبریڈر میں پایا جاتا ھے ۔

Labradorite : (n) دیکھو Labrador feldspar

Labral : (a) لب بالا کا یا اس سے متعلق ۔

Labret : (n) ھڈی یا صدف کا ٹکڑا جو لب پر بطور زیور لگایا جاتا ھے ۔

Labrum : (n) (۱) لب ؛ شفتہ ؛ لب نما عضو ۔

انجمن مزدوراں ۔ (٤) درد زہ ؛ درد وضع حمل ۔ (٥) مہم ؛ مشکل کام ۔

A labour of Hercules: مشکل کام ؛ بڑی محنت کا کام ؛ ھفتخواں ۔

Hardlabour مشقت تعزیری ۔

Labour / Labor : (v) (۱) کوشش یا جدوجہد کرنا ۔ (۲) محنت کرنا ۔ مشقت اٹھانا ۔ (۳) به دقت آگے بڑھنا ؛ اٹک اٹک کر چلنا ۔ (٤) تکلیف اٹھانا ؛ زحمت برداشت کرنا ؛ پریشان ہونا ۔ (٥) مبتلا ہونا (غلطی میں) ۔ (٦) (جہاز کا) ھچکولے کھانا ؛ ڈگمگانا ؛ شدت سے ھلنا ٹولنا ۔ (۷) تفصیل بیان کرنا ؛ مفصل بحث یا ذکر کرنا ۔ (۸) درد زہ میں مبتلا ہونا ۔ (۹) کاشت کرنا ؛ جوتنا (زمین) ۔

Labour / Labor : (a) مشقت کا ؛ محنت کا ؛ انجمن مزدوراں سے متعلق ۔

Labour exchange : (n) محکمۂ مزدوراں ۔

Labour market : (n) مزدوری کا بازار ؛ مزدوری طلب و رسد ۔

Labour of love : (۱) مرغوب کام ؛ خوشگوار کام ؛ پسندیدہ کام ۔ (۲) وہ کام جو دوسروں کی خاطر کیا جائے ؛ خوشی کی بیگاری ۔

Labour-pains : (n) درد زہ ۔

Labour-party : (n) لیبر پارٹی ؛ مزدور پارٹی ؛ جماعت مزدوراں ؛ مزدور جماعت ؛ حزب العمّال ۔

Labour-yard : قید خانے یا محتاج خانے کا باڑہ جہاں قیدیوں یا محتاجوں سے زبردستی کام لیا جاتا ھے ۔

Laboured/Labored : (a) پر تکلف ؛ پر آورد ؛ آورد آگیں ؛ آورد کا ۔

Labourer/Laborer : (n) (۱) محنت کرنے والا ؛ مشقت کرنے والا ۔ (۲) مزدور ۔ (۳) کارندۂ حشرات ۔

Labouring /Laboring : (n) محنت کرنا ؛ مشقت ۔

(۲) (حیوانیات) شفت اعلیٰ ؛ لب بالا ۔
(۳) یك صمامی صدف کا بیرونی لب ۔

Laburnum : (n) شجرة النحل ؛ قصاص ؛ ایك قسم کا چھوٹا سا درخت جس میں شوخ زرد رنگ کے پھولوں کے گچھے آتے ھیں ۔

Labyrinth : (n) (۱) پر پیچ عمارت جس میں رھنما کے بغیر راسته نه مل سکے ؛ بھول بھلیاں ؛ مُضالّ ؛ مضلّ ۔ (۲) (تشریح) کان کا اندرونی چکر ، قلزون ؛ اُنن ؛ تیّه ۔ (۳) پیچیدگی ؛ پیچدار ترتیب ۔ (٤) الجھا ھوا معامله ؛ گورکھ دھندا ۔ (٥) (فلزیات) خام دھات دانوں کی مٹائی کے لحاظ سے الگ الگ کرنے کے لئے نالیوں کا سلسله ۔

Labyrinth : (v) (۱) بھول بھلیاں میں بند کرنا ۔ (۲) پیچ دار ترتیب میں رکھنا ۔

Labyrinth fret : (n) ( تعمیرات) پر پیچ منّبت کاری ۔

Labyrinthian / Labyrinthic / Labyrinthine: (a) پر پیچ ؛ پیچیده ؛ پیچا پیچ ۔

Labyrinthiform : (a) پر پیچ ؛ پیچیده ۔

Labyrinthodon : (n) متحجر بحری جانور جن کے دانتوں کی ساخت پر پیچ ھوتی ھے ؛ معقد الاسنان ؛ پیچ دنتے ؛ تیّه دندان ۔

Labyrinthodont : (n) دیکھو Labyrinthodon

Labyrinthodont : (a) پر پیچ ساخت کے (دانتوں والے متحجر بحری جانور) ؛ پیچ دنتے سے متعلق ۔

Lac : (n) (۱) لاکھ ؛ لاك ۔ (۲) برتن جس پر لاکھ کا روغن ھو ؛ اك بھرا ھوا برتن ۔ (۳) (نباتیات) لاك ؛ وارنشی رس ۔

Lac / Lakh : (n) لاکھ ؛ صد ھزار ۔

Lac-cochineal : (n) وه کیڑا جس سے لاکھ پیدا ھوتی ھے ۔

Lac-dye : (n) ایك قسم کا قرمزی رنگ جو ھندوستان میں لاکھ سے تیار کیا جاتا ھے ۔

Lac-lake : (n) ایك قسم کا قرمزی رنگ جو لاکھ سے حاصل ھوتا ھے ۔

Laccic acid : (n) لاکھ کا ترشه ۔

Laccin : (n) لاکھ کا رنگ ۔

Laccolite / Lacolith : (n) قبه لاوی ؛ ایك قسم کا آتش فشاں پتھر ۔

Lace : (n) (۱) ڈوری ؛ فیته ؛ تسمه ؛ بند ۔ (۲) کلابتو کا حاشیه ؛ قیطون ؛ لیس ؛ جھالر ۔ (۳) لیس کا کپڑا (ساده یا زر کا) ۔ (٤) کافی میں تھوڑی شراب کی آمیزش ۔

Lace : (v) (۱) (جوتے وغیره کے) فیتے یا تسمے باندھنا ۔ (۲) محرم کی ڈوریاں کھینچ کر کمر کسنا ۔ (۳) کمر کو کس کر تنگ کرنا ۔ (٤) لیس بنانا ؛ کلابتو ، زربفت وغیره کا کام کرنا ؛ (کپڑے پر) جھالر لگانا ؛ قیطون لگانا ۔ (٥) ڈوری وغیره پرونا ، ڈالنا ۔ (٦) (پھول میں) رنگ برنگ کی دھاریاں ڈالنا ۔ (۷) چابك ، کوڑے یا درّے لگانا ؛ تازیانه مارنا ؛ پیٹنا ؛ زك دینا ؛ شکست دینا ۔ (۸) مشروبات میں روح شراب وغیره ملاکر ان کو تیز کرنا یا چاشنی دینا ؛ (۹) حمله کرنا ۔ (۱۰) لیس سے باندھنا ۔

To lace in : کمر کو کس کر باندھنا ۔

Lace-bark / Lace-ree : (n) جزائر الغرب الھند کی ایك جھاڑی ۔

Lace -glass : (n) شیشه جس میں جالی کٹی ھو ۔

Lace-piece : (n) لکڑی کے جھاز کا وه حصه جو پھالی سے اوپر ماتھے کی پشت پر ھوتا ھے ۔

Lace-pillow : (n) گدی جو لیس بنانے والے گھٹنوں پر رکھتے ھیں ۔

Lace-woman : (n) لیس کا کام کرنے والی ؛ لیس فروخت کرنے والی ۔

Laced : (a) فیته یا تسمه لگا ھوا ؛ لیس بنا ھوا ؛ جھالردار ؛ دھاری دار ۔

Lacedaemonian : (a) (۱) اسپارٹا یا وھاں کے باشندوں سے متعلق ۔ (۲) اختصار پسندی ( تقریر) ۔

Lanista : (n) (قدیم روما) پیشہ ور تیغ زنوں کوتربیت دینے والا ۔

Lank : (a) (۱) سوکھا ؛ لاغر ؛ کم گوشت ؛ چھریرا ؛ اکہرا ؛ پتلا ۔ (۲) لمبی نرم (گھاس) ؛ قاق ۔ (۳) سیدھے نرم (بال) ۔

Lankily : (adv.) دبلے پتلے اور لمبے طور پر ۔

Lankiness : (n) سوکھا اور لمبا ہونا ۔

Lanky : (a) دبلا ، پتلا اور لمبا ؛ سوکھا اور لمبا۔

Lanner : (n) ایک قسم کا باز ؛ چرغ ؛ چرغ مادہ ۔

Lanneret : (n) چرغ نر ۔

Lanolin : (n) روغن پشم ؛ صوفانی ؛ ایک قسم کی روغنی چیز جو اون سے نکالی جاتی ہے اور اس سے مرہم کے پھائے بنائے جاتے ہیں ۔

Lanose : (a) پشم دار ؛ روئیں دار ۔

Lansquenet/ Lamb-skin-it : (n) (۱) سولہویں اور سترھویں صدیوں میں جرمنی کے بھاڑے کے سپاہیوں کی ایک جماعت ۔ (۲) تاش کا ایک کھیل جو جرمن کی ایجاد ہے ۔

Lant : (n) ایک قسم کی بام مچھلی جو ریت میں رہتی ہے ۔

Lantanium : (کیمیا) ایک کمیاب عنصر جو المونیم کی قسم کی دھاتوں میں ملا ہوا ہوتا ہے ۔ (دریافت 41 - 1839) ۔

Lantern / Lanthorn : (n) (۱) فانوس ؛ قندیل ؛ لالٹین ۔ (۲) روشنی کے مینار کا وہ کمرہ جس میں روشنی کی جاتی ہے ؛ منارہ ۔ (۳) کمرے کی چھت یا گنبد کا روشن دان (اندھے شیشوں کا) ۔ (٤) Lantern fly کی چمکنے والی سونڈ ۔ (٥) جادوئی فانوس ؛ طلسمی لالٹین ۔ (٦) (چھینٹ چھپائی) بھاپ چیمبر جس میں چھینٹ کے رنگوں کو پکا کیا جاتا ہے ۔ (۷) (برقیات) ربعی خطا کے خول کا وہ حصہ جو آئینے وغیرہ کا احاطہ کئے رہتا ہے ۔ (۸) (ڈھلائی) مسام دار استوانہ جو قالب کا کام کرتا ہے ۔ (۹) چرخ دندانی ؛ دنت پہیا ۔ (۱۰) بعض مچھلیوں کا نام ۔

Bull's eye lantern : نیم کروی عدسہ کی لالٹین ۔

Magic lantern : جادوئی فانوس ؛ طلسمی لالٹین ۔

Parish lantern : ماہ ؛ مہتاب ؛ چاند ۔

Lantern : (v) (۱) فانوس کی قسم کی چیز میں بند کرنا ۔ (۲) فانوس مہیا کرنا ۔ (۳) قندیل کے کھمبے سے لٹکا کر پھانسی دینا ۔

Lantern-carrier : (n) ایک قسم کا کیڑا ۔

Lantern-fish : (n) سول ماہی ؛ چپٹی مچھلی ۔

Lantern-fly : (n) دیکھو Lantern carrier

Lantern-jaws : (n) لمبے پتلے جبڑے ۔

Lantern-jawed : (a) لمبے پتلے جبڑے والا ۔

Lantern-light : (n) (۱) فانوس کی روشنی ۔ (۲) چھت یا گنبد کے روشن دان کی روشنی ۔ (۳) کمرے کی چھت کا روشن دان ۔

Lantern-pinion : (n) چرخ دندان ۔

Lantern-shell : (n) ایک قسم کا دو عمامی صدف جس کا خول نیم شفاف ہوتا ہے ۔

Lantern-wheel : (n) دیکھو Lantern-pinion

Lanthanite : (n) لینتھینم کا آبدار کاربونٹ ۔

Lanthanum / Lant (h)anium : (n) لینتھینم ؛ ایک کمیاب عنصر جو سیر یم دھات میں ملا ہوتا ہے ۔

Lanthopine : (n) افیون میں پایا جانے والا القلی ۔

Lanthorn : (n) دیکھو Lantern

Lanuginous / Lanuginose: (a) قطنی ؛ پشم دار ۔

Lanugo : (n) پشم جنین ؛ رواں ؛ رونگٹا ؛ نرم پر ۔

Lanyard : (n) دیکھو Laniard

Lanzknecht : دیکھو Lanquenet

Laodicean : (a) (۱) لیئو ڈیسیا سے متعلق ۔ (۲) مذہبی یا سیاسی معاملات سے بے پروا ۔

Laodicean : (n) (۱) لیئو ڈیسیا کا باشندہ ۔ (۲) وہ آدمی جو مذہبی یا سیاسی معاملات میں بہت کم دلچسپی لے ۔

Laodiceanism : (n) بے پروائی ؛ بے اعتنائی ؛ غیر جانب داری ۔

Lap : (n) (۱) کپڑے کا دامن ؛ (زمین وغیرہ کا) لٹکتا ہوا حصہ ۔ (۲) کان کی لو ؛ نبا گوش ۔ (۳)جھولی ۔ (٤) گود ؛ آغوش ۔ (٥) غار ؛ کوہ ۔ (٦) حفاظت ؛ نگرانی ؛ تحویل ۔

In fortune lap / Inpleasure's lap : خوش قسمتی کی گود میں ۔

In the lap of : گود میں ۔

In the lap of providence : تقدیر کی گود میں ؛ مستقبل میں ۔

In the lap of future : تقدیر کی گود میں ؛ مستقبل میں ۔

Lap : (n) (۱) وہ چیز جو سڑپی جائے ؛ کتے کی پتلی خوراک ۔ (۲) (عام) کم نشہ آور مشروب ؛ پینے کی کوئی ہلکی چیز ؛ شراب ۔ (۳) سڑپا ؛ ایک بار سڑپنے کی مقدار (٤) لہروں کے کنارے پر ٹکرانے کی آواز ۔

Lap : (n) (۱) کسی چیز کا وہ حصہ جو دوسری چیز کو ڈھکنے کے بعد باہر نکلا رہے ؛ اس حصے کی مقدار ۔ (۲) بیلن پر (روئی وغیرہ کی) لپٹی ہوئی تہ ۔ (۳) چرخی یا پھرکی کے گرد سوتی یا ریشمی تاگے کا ایک دور یا چکر ۔ (٤) دوڑ کے میدان کا ایک چکر یا دور ؛ کھیل کا ایک دور ۔ (٥) تاش کے کھیل میں جیتنے کے پوائنٹ سے زیادہ پوائنٹ جو دوسرے دور میں شامل کر دیا جائے ۔

Half-lap : (ریل کی پٹریوں وغیرہ میں) ایسا جوڑ جس میں سروں کی موٹائی آدھا کرکے انہیں پیوست کردیں ؛ ادھ سرا جوڑ ؛ لو جوڑ ؛ سلواں جوڑ ۔

Lap : (n) (۱) سان چکر ؛ پھرکی جس پر دھاتوں اور جواہرات کو جلا دیتے ہیں ۔ (۲) بندوق کی نال صاف کرنے کا سیسے کا ٹکڑا جو لوہے کی چھڑ میں لگا رہتا ہے ۔

Lap : (v) (۱) سڑپنا ؛ (پانی وغیرہ) زبان سے سڑپ کر پینا ؛ چپڑ چپڑ پینا ۔ (۲) (تالاب یا چشمے کے کنارے سے) لہروں کا شور کے ساتھ ٹکرانا ۔

Lap :(v) (۱) لپیٹنا ؛ اوٹنا ؛ تہ بہ تہ باندھنا (کپڑے کا) ۔ (۲) بہت سے کپڑوں یا تہوں میں لپیٹنا ؛ بہت سے کپڑے پہنادینا ۔ (۳) (اثرات وغیرہ کا) گھیر لانا ؛ محاصرہ کرلینا ؛ نرغے میں لے لینا ۔ (٤) آغوش میں لینا ۔ (٥) (گھڑ دوڑ) (دوسرے گھوڑے سے) آگے رہنا یا ہو جانا (بقدر ایک یا زیادہ چکر کے) ۔ (٦) (کسی چیز کو) اس طرح ڈھکنا کہ کچھ حصہ باہر نکلا رہنا ۔ (۷) باہر نکلا رہنا ۔ (۸) (امریکا) (کشتی دوڑ) دوسرے کے قریب آنا ۔ (۹) (خام روئی کو) چرخی پر لپیٹنا ۔ (۱۰) نئے فنڈ کو گذشتہ فنڈ کی کمی پورا کرنے کے لئے استعمال کرنا ۔

Lap : (v) جلا دینا (دھات ، جواہرات وغیرہ پر) ۔

Lap-board : (n) وہ تختہ جس کو گود میں رکھ کر ٹیبل کا کام لیا جاتا ہے ۔

Lap-child/ -baby : (n) گود کا بچہ ؛ بچہ جو خود سے چلنے کے لائق نہ ہو ۔

Lap-dog :(n) چھوٹاپلا ہوا کتا ؛ گرجی کتا ۔

Lap into : (v) (کسی چیز میں) گھسا ہوا ہونا ۔

Lap-joint : (n) لو جوڑ ؛ ملواں جوڑ ؛ (ریل کی پٹریوں وغیرہ میں) ایسا جوڑ جس میں سروں کی موٹائی آدھی کرکے انہیں پیوست کریں ؛ ادھ سرا جوڑ ۔

Lap on : تاگا وغیرہ لپیٹ کر کسی چیز کو مستحکم کردینا ؛ قائم کردینا ۔

Lap over : (v) (۱) کسی چیز کے آگے نکلا ہوا ہونا ۔ (۲) اپنی حد سے تجاوز کرجانا ۔

Lap-streak : (n) ایک خاص ساخت کی کشتی جس میں لوہے کے پترے ایک دوسرے پر چڑھے رہتے ہیں ۔

Lap table : (n) دیکھو Lap-board

Lap up : (n) (۱) پر جوش خیر مقدم کرنا ؛ خوشی سے قبول کرنا ؛ (۲) پینا (شراب وغیرہ کا) ۔

Lap-work : (n) ایسا کام جس میں ایک حصہ دوسرے پر ادل بدل کر چڑھا ہوا ہو ۔

Lapactic : (a) مُلَیِّن ؛ دست آور ۔

Laparo - : (prefix) سابقہ بہ معنی "پہلو" کوکھ (جراحی وتشریح کے بعض مرکب اصطلاحات کا پہلا جزو) ۔

Laparoctomy : (n) معدہ برآری ۔

Laparotomy : (n) (دیوار) معدہ شگافی ۔

Lapel : (n) کوٹ کے گریبان کی کوٹ ؛ کوٹ گریباں ۔

Lapelled : (a) لوٹ کے گریبان کا (کوٹ) ۔

Lapful : (n) دامن بھر ؛جھولی بھر ؛ گود بھر ۔

Lapicide : (n) کتبہ تراش؛ سنگ تراش ؛ کندہ کار ۔

Lapidary : (n) نگینہ ساز ؛ حکاک ؛ جواہروں کو تراشنے اور جلا دینے والا ؛ نگینہ شناس ؛ حجارؔ ۔

Lapidary : (a) (۱) (قیمتی یا آرائشی) پتھروں کے متعلق ؛ حجری ۔ (۲) کندہ کیا ہوا ۔ (۳) (عبارت) کندہ کرنے کے قابل ۔

Lapidary's -mill / -wheel : (n) پتھروں کو تراشنے اور جِلا دینے کا آلہ ۔

Lapidate : (v) پتھر برسانا ؛ سنگ سار کرنا ؛ سنگ سار کر کے مارڈالنا ۔

Lapidation : (n) سنگساری ؛ پتھروں کی بارش ؛ رجم ۔

Lapidific: (a) سنگ سازی کےلئے موزوں یا اس سے متعلق ۔

Lapidification : (n) پتھر بنادینا ؛ تحجر ؛ سنگ سازی ۔

Lapidify : (v) پتھر بنادینا ؛ پتھر کا بنادینا ؛ محجر کردینا ۔

Lapidose : (a) (۱) پتھروں سے بھرا ؛ پتھروں سا ۔ (۲) پتھریلی زمین میں اگنے والا ۔

Lapies : (n) وہ نالی اور ماہی پشت جو پتھروں پر چونے کے محلول سے بن جاتی ہے ۔

Lapilli : (n) سنگریزہ ؛ برکانی خصوصاً آتش فشاں سے نکلنے والے سنگریزے ۔

Lapin : (n) خرگوش ؛ (خصوصاً اختہ کیا ہوا نر خرگوش) ۔

Lapis : (n) (۱) پتھر ؛ حجر ؛ سنگ ۔ (۲) Philosopher stone اور Lapis-lazuli کا مخفف ۔

Lapis armenus : (n) تانبے کا نیلا کاربونیٹ ۔

Lapis calaminaris : (n) کچا جست ۔

Lapis causticus : (n) کاسٹک پوٹاش ۔

Lapis infernalis : (n) سلور نائٹریٹ ؛ حجر جہنم ۔

Lapis judaicus : (n) بحری خار پشت کی متحجر ریڑھ جو پہلے دوا میں استعمال ہوتی تھی ۔

Lapis lazuli / Lapis-lazuli : (n) (۱) ایک معدنی چیز جس سے شوخ نیلا رنگ بناتے ہیں ؛ لاجورد ۔ (۲) شوخ نیلا رنگ ؛ لاجوردی رنگ ۔

Lapis-ollaris : (n) کوزہ پتھر ؛ سنگ صابون ۔

Lapland : (n) لاپستان ؛ اسکینڈی نیویا کا سب سے شمالی خطہ ۔

Laplander : (n) لاپستان کا باشندہ ؛ لاپی ۔

Laplandian /Laplandic /Laplandish : (a) لاپستان ؛ لاپستانی قوم یا لاپستانی زبان سے متعلق ۔

Lapp : (n) (۱) شمالی اسکینڈی نیویا کی ایک بونی قوم ؛ لیپی قوم ۔ (۲) لیپی قوم کی زبان ۔

Lapp : (a) لاپستان کا ؛ لاپی ؛ لاپستانی ۔

Lappaceous : (a) کتا گھاس سے متعلق یا مشابہ ؛ آنکڑے دار ۔

Lappage : (n) وہ مقدار جس سے ایک سطح دوسری سطح کو ڈھانکتی ہے ۔

Lapper : (n) سڑپنے والا ۔

Lapper : (n) کپڑوں کو تہ کرکے لپیٹنے والا ۔

Lapper : (n) دھاتوں یا جواھرات کو جلا دینے والا ۔

Lapper : (n) جما ھوا (دودھ) ۔

Lappet : (n) (۱) دامن ؛ کپڑے کا لٹکتا ھوا حصہ ۔ (۲) لٹکا ھوا گوشت یا جھلی ؛ کان کی لو ؛ غبغبہ ۔ (۳) کوٹ کے گریبان کی لوٹ ۔ (٤) عورتوں کی ٹوپی کا دنبالہ یا فیتہ ۔ (٥) کسی چیز کا لٹکا ھوا حصہ ۔ (٦) Lappet moth کا مخفف ۔

Lappet-end : (n) لیس وغیرہ کے لٹکے ھوئے حصے کا کنارا ۔

Lappet-moth : (n) ریشم کے کیڑے کی ایک جنس ۔

Lappet-muslin : (n) ایک قسم کی منقش ململ ۔

Lappet-weaving : (n) (کپڑے کی) بنائی کا ایک طریقہ جس میں پھسلواں چوکھٹے میں لگی ھوئی سوئی کے ذریعہ کشیدہ کاری کی جاتی ہے ۔

Lappeted : (a) دنبالہ دار ۔

Lappic : (a & n) لاپی ؛ لاپستانی ۔

Lapping : (n) (۱) لپیٹنا ؛ لپیٹ ؛ تہ لگانا (تہ کی لگاوٹ) ۔

Lappish : (a & n) دیکھو Lappic

Lapponian : (a) دیکھو Lappic

Lapponian : (n) دیکھو Lapp

Lapsability / Lapsibility : (n) (قانون) قابل تمادی ھونا ۔

Lapsable / Lapsible : (a) (قانون) قابل تمادی ۔

Lapse : (n) (۱) بھول ؛ چوک ؛ ادنیٰ سی خطا ؛ غلطی ؛ سہو ؛ فرو گزاشت ۔ (۲) لغزش ؛ اخلاقی قصور ؛ غفلت ۔ (۳) ارتداد ۔ (٤) تنزل ۔ (٥) (قانون) عدم استعمال کی وجہ سے استحقاق باقی نہ رھنا ؛ حق چلا جانا ؛ تمادی عارض ھونا ؛ غیر مستقل ھوجانا ۔ (٦) (پانی کا) ھلکا بہاؤ ؛ سبک روی ۔ (۷) امتداد زمانہ ؛ وقت کا گزرنا ؛ وقفہ ۔

Lapse : (v) (۱) گرنا ؛ گھٹنا ؛ گرکر پہلی حالت ھوجانا ؛ بد تر ھوجانا ۔ (۲) (حق) جاتا رھنا ؛ تمادی عارض ھوجانا ؛ (جائداد وغیرہ کا) وارث نہ ھونے سے (کسی کو) واپس مل جانا ۔ (۳) آھستہ آھستہ بہنا ؛ گزرنا ؛ اترنا ؛ دبنا ؛ فرو ھونا ؛ کم ھونا ۔

Lapse-rate : (n) (موسم) اونچائی کے ساتھ درجۂ حرارت کم ھونے کی شرح ۔

Lapsed : (a) (۱) متروک ؛ بحالت انحطاط ؛ غائب ؛ مسقوط ۔ (۲) (شخص) مرتد ؛ عاصی ؛ گنہگار ؛ برگشتہ مذھب ؛ منحرف ۔ (۳) (جاگیر وغیرہ کا) منتقل شدہ حق ۔

Lapsed : (n) اذیت کی وجہ سے مذھب سے انکار کرنے والے عیسائی ۔

Lapser : (n) انکار کرنے والا ؛ منکر ؛ مرتد ؛ آھستہ آھستہ بہنے والا ؛ کم ھونے والا ۔

Lapsible : (a) دیکھو Lapsable

Lapsided : (a) جس کا رخ ایک دوسرے سے نیچا یا چھوٹا ھو ؛ ناھموار ؛ بے توازن ۔

Lapstone : (n) سندان (موچیوں کا ، جسے گود میں رکھ کر چمڑا پیٹتے ہیں) ۔

Lapsus : (n) سہو ؛ لغزش ؛ فروگزاشت ؛ بھول ؛ بھول چوك ۔

Lapsus calami : (n) سہو قلم ؛ قلم کی لغزش ۔

Lapsus linguae : (n) زبان کی لغزش ۔

Laputan : (a) (۱) لیپوٹا (کتاب Gulliver's Travels میں ایك اڑنے والا جزیرہ) کا ؛ لیپوٹی ۔ (۲) (مجازاً) شیخ چلی ۔ (۲) خیالی ؛ موہوم ؛ بے سروپا ؛ بے بنیاد ؛ شیخ چلی سا ۔

Laputan : (n) لیپوٹا کا باشندہ ۔

Lapwing : (n) زقزاق کی جنس کا ایك پرندہ ؛ مرغ زیبا ؛ زیاك ؛ ہُدہُد ۔

Laquear : (n) (تعمیرات) چادر چھت جس میں نشیبیں ہوتی ہیں اور نشیبوں کے درمیان پٹیاں ہوتی ہیں ؛ دبّے دار چھت ۔

Lar : (n) (۱) (جمع) قدیم روما اور یونان کا گھریلو دیوتا ؛ گھر کا دیوتا ؛ گھر ۔ (۲) (حیوانیات) برمی لنگور؛ بندر ۔

Larboard : (n) جہاز کا بایاں پہلو ۔

Larboard : (a) (۱) جہاز کے بائیں پہلو سے متعلق ۔ (۲) (مزاحاً) بایاں ۔

Larcener / Larcenist : (n) چور ؛ سارق ؛ دزد ؛ غیر قانونی قبضہ ۔

Larcenous : (a) سرقے کا ؛ چوری کا ؛ سارقانہ ۔

Larcenously : (adv.) چوری سے ؛ سارقانہ ۔

Larceny : (n) (قانون) چوری ؛ سرقہ ۔

Grand larceny : خفیف سرقہ جس میں چیز کی قیمت ایك شلنگ سے زیادہ ہو ۔

Mixed or compound larceny : سنگین سرقہ ۔

Petty larceny : خفیف سرقہ (جس میں چیز کی قیمت ایك شلنگ سے کم ہو) ۔

Simple larceny : معمولی سرقہ ۔

Larch : (n) (۱) عرعر ؛ سیاہ کاج ؛ ایك قسم کا اونچا خوبصورت درخت جس سے گندہ بروزہ ، پائدار عمارتی لکڑیاں اور دباغت میں کام آنے والی چھال حاصل ہوتی ہے ؛ لارشی کی لکڑی ۔ (۲) سیاہ کاج کا درخت یا اس کی جنس کا درخت ۔ (۳) سیاہ کاج کی لکڑی ۔

Larch bark : (n) سیاہ کاج کی چھال ۔

Larchen : (a) عرعری ۔

Lard : (n) شحم خنزیر ؛ لارڈ ؛ سور کے پیٹ کی چربی ؛ سور کی چربی ۔

Compound lard : نباتی روغن سے بنائی ہوئی چربی ۔

Neutral lard : سور کے پیٹ کی بہترین چربی سے تیار کیا ہوا لارڈ ۔

Lard : (v) (۱) (مرغ وغیرہ میں) سور کا نمکایا ہوا گوشت ملانا (پکانے سے پہلے) ۔ (۲) (تقریر یا تحریر کو) استعاروں ، اصطلاحوں اور غیر ملکی لغات سے مرصع کرنا ۔ (۳) سور کی چربی ملانا ؛ چربی یا چکنائی سے ڈھك دینا ۔

Lard-oil : (n) لارڈ سے بنایا ہوا تیل جو مشینوں میں ڈالا جاتا ہے ۔

Lardacein : (n) (کیمیا) مومی مادہ ۔

Lardaceous : (a) (طب) سور کی چربی سے مشابہ ؛ چربیلا ؛ چربی دار ؛ مومی ۔

Larder : (n) (۱) کمرہ جس میں گوشت اور کھانے پینے کی چیزیں رکھی جاتی ہیں ؛ رکابدار خانہ ؛ نعمت خانہ ۔ (۲) غیر مطلوب جانوروں کو مار کر ڈراؤنا (Scare-crow) کی طرح لٹکادینا ۔

Larder : (n) سور کا گوشت ملانےوالا ؛ استعاروں ، اصطلاحوں اور غیر ملکی لغات سےمرصع کرنے والا ۔

Larder-beetle : (n) ایک قسم کا کیڑا جو خشک گوشتوں کو کھاتا ہے ۔

Larder-house : (n) رکابدار خانہ ۔

Larderer : (n) رکابدار خانے کا نگراں ۔

Lardiner : (n) رکابدار خانے کا افسر ۔

Lardon / Lardoon : (n) (مرغ وغیرہ میں ملانے کے لئے) سور کے نمکائے ہوئے گوشت کا ٹکڑا ۔

Lardy : (a) چربیلا ؛ چربی دار ۔

Lardy-dardy : (a) (عام) بننے والا ؛ چھبیلا ؛ رنگیلا ؛ نخرے باز ؛ بناوٹی ؛ نخرے بازی کا ۔

Lare : دیکھو Lair, Layer, Lore

Large : (a) (۱) وسیع ؛ فراخ ۔ (۲) بڑا ۔ (۳) (تقریر و اطوار) پر تکلف ؛ طمطراق ؛ غیر محتاط ؛ پر لاف و گزا ف ۔ (٤) آزادانہ ۔ (٥) (بحری) موافق (ہوا) ۔ (٦) بے تعصبانہ ۔

Large : (adv.) (۱) (بحری) موافق ہوا کے ساتھ اس طرح کہ دونوں پہلو ہوا کے رخ پر ہوں ۔ (۲) شیخی کے ساتھ ۔

By and large : ہوا کے رخ پر اور اس سے الگ ۔

To go or lead large : مقررہ راستے کو چھوڑ کر سیدھے آگے بڑھ جانا ۔

Large : (n) (۱) (موسیقی) سب سے لمبا سُر ۔ (۲) کاغذ کی تقطیع کا ایک سائز (۱۹" × ۲٤") ۔

At large: (۱) آزاد (جو قید نہ ہو) ۔ (۲) (بیان وغیرہ) مفصل ؛ مشرح ؛ تفصیلی ؛ بے اختصار ۔ (۳) علی العموم ؛ بحیثیت مجموعی ۔(٤) علی الاطلاق ؛ بلا تفریق وبلا امتیاز ۔ (٥) موافق ہوا کے رخ پر چلنے والا ۔ (٦) (امریکا) پوری ریاست کا ؛ کلی نمائندگی کرنے والا (نمائندہ یا رائے دہندہ) ۔ (۷) بغیر کسی مقصد یا محنت کے ۔

In large : بڑے پیمانے پر ۔

Large : (v) (بحری) (ہوا کا) سکّان رخ بہنا ۔

Large-eyed : (a) (۱) بڑی آنکھوں والا ؛ پھٹی پھٹی آنکھوں والا ۔ (۲) (مجازاً) چوکس ؛ ہوشیار ۔

Large-handed : (a) (۱) فیاض ؛ فیاضانہ ۔ (۲) لمبے ہاتھوں والا ۔

Large-handedness : (n) فیاضی ؛ فراخدلی ۔

Large-hearted : (a) فراخ دل ؛ وسیع القلب ؛ وسیع النظر ؛ فرا خدلانہ ۔

Large-heartedness : (n) فراخ دلی ؛ وسعت قلب ؛ وسعت نظر ؛ وسعت قلبی ؛ وسعت نظری ۔

Large-lunged : ( a) (مرضیات) بڑھے ہوئے پھیپھڑوں والا ۔

Large-minded : (a) (۱) فیاض ؛ دریا دل ؛ فیاضانہ ۔ (۲) بے تعصب ؛ وسیع القلب ؛ بے تعصبانہ ۔

Large-mindedness : (n) فیاضی ؛ فراخ حوصلگی ؛ بے تعصبی ؛ وسعت قلب ؛ وسعت نظر ۔

Large order : (n) مشکل الحصول چیز ۔

Large-paper : (n) بڑی تقطیع کا کاغذ ۔

Large pole : (n) جنگل کا درخت جس کا قطر ۸ سے ۱۲ انچ ہو ۔

Largely : (adv.) (۱) وسعت سے ۔ (۲) بڑی حد تک ؛ زیادہ تر ؛ بیشتر ۔

Largen : (v) بڑا کرنا یا ہونا ؛ وسیع کرنا یا ہونا ۔

Largeness : (n) وسعت ؛ ضخامت ؛ کثرت ؛ جسامت ؛ بڑا ہونا ۔

Largess / largesse : (n) (۱) انعام و اکرام ؛ داد و دہش ۔ (۲) گراں قدر عطیہ ؛ دریا دلانہ بخشش ۔

Larget : (n) لوہے کی چھوٹی چھڑ جس سے چادر بنائی جاتی ھے ۔

Largish : (a) کسی قدر بڑا ؛ بڑا سا ۔

Largo : (n) موسیقی کی ایک ھدایت ۔

Lariat : (n) (۱) گھوڑوں وغیرہ کو پکڑنے کا ایک پھندا ۔ (۲) جانوروں کو پکڑنے کی کچے چمڑے کی کمند ۔

Lariat : (v) پھندے سے پکڑنا یا باندھنا ۔

Larick : (n) دیکھو Larch

Larid : (n) یاغو کے خاندان کا ایک پرند ۔

Laridine : (a) یاغو صفت ۔

Larigot : (n) ارگن باجے کا ایک پردا ۔

Larikin : (n) (نوجوان) لُچا ؛ شہدا ؛ غنڈہ ؛ بدمعاش ۔

Lark /Laverock : (n) (۱) چکاوک ؛ چنڈول ؛ کوا ؛ قنبرہ ؛ قنابر ؛ بھورے مٹیالے رنگ کے پرندوں کی قسمیں جن کی پچھلی انگلیاں بڑی ھوتی ھیں ۔ (۲) بعض پرندوں کے نام کے آگے آتا ھے ۔

Lark : (n) (۱) ھنسی ؛ دل لگی ؛ چُہل ؛ رنگ رلیاں ؛ پر لطف صحبت ؛ صحبت نشاط ۔ (۲) دلچسپ واقعہ ؛ مزے کی بات ۔ (۳) طرز عمل ؛ طرز زندگی ۔

Lark : ( v) چنڈول پکڑنا ۔

Lark : (v) (۱) رنگ رلیاں منانا ؛ چُہل کرنا ؛ ھنسی ، دل لگی کرنا ؛ کھیلنا کودنا ۔ (۲) دیہاتی علاقے میں گُھڑ سواری کرنا ۔

Lark-heel / Lark's-heel : (n) (۱) گل نافرمان ؛ جرجیر ؛ نسترن ۔ (۲) ھالم ؛ گل میمون ؛ لاون ؛ عنبر ۔ (۳) لمبی ایڑی جو نیگروز میں پائی جاتی ھے ۔

Lark-heeled : (a) (پرند) جس کی پچھلی انگلیاں بڑی ھوتی ھیں ۔

Larker : (n) چنڈول پکڑنے والا ۔

Larker : (n) رنگ رلیاں منانے والا ؛ چُہل کرنے والا ۔

Larkspur : (n) (نباتیات) جرجیر ؛ ھالم ؛ گل میمون ؛ زبان ورقا ۔

Larky : (a) کھلنڈرا ؛ رنگ رلیوں کا شائق ؛ خوش طبع ؛ زندہ دل ؛ ھنسوڑ ۔

Larmier : (n) (۱) (تعمیرات) آبریز ؛ کانس ۔ (۲) (تشریح) ماق چشم ۔

Larmoyant : (a) آنسو بہانے والا ؛ بات بات پر رونے والا ؛ اشک ریز ۔

Larrikin : (n) دیکھو Larikin

Larrup / Larrop : (v) پیٹنا ؛ مارنا ۔

Larry : (n) لاری ؛ ٹرک جو اوپر سے کھلا ھوا ھو ۔ لمبی نیچی گاڑی جس میں کنارے نہ ھوں ۔

Larry : (n) (۱) بیلچہ ۔ (۲) پلاوا ۔

Larry : (v) بیلچہ یا پلاوے سے بھرنا ۔

Larry : (n) انتشار ؛ شور و غوغا ؛ ابتری ۔

Larum : (n) Alarm کی قدیم صورت ۔

Larva : (n) پہل روپ ؛ لاروا ۔

Larval : (a) (۱) پہل روپ کا ۔ (۲) (مرضیات) مخفی ؛ مضمر ۔

Larvate / Larvated : (a) پوشیدہ ؛ پنہاں ؛ نقاب پوش ۔

Larve : (n) (۱) بھوت ؛ ھوا ؛ روح ۔ (۲) پہل روپ ۔

Larvi - : (prefix) سابقہ بمعنی "پہل روپ کا" ۔

Larviform : (a) لاروا کی شکل کا ۔

Larviparous : (a) لاروزا ؛ لاروا کی شکل میں پیدا ہونے والا ۔

Laryngeal : (a) حنجری ؛ حنجرے کا ۔

Laryngismus : (n) (مرضیات) تشنیم حنجرہ ۔

Laryngitic : (a) ورم حنجرہ سے متعلق ۔

Laryngitis : (n) ورم حنجرہ ۔

Laryngo / Laryng : (prefix) سابقہ بمعنی 'حنجرے کا یا اس سے متعلق' ۔

Laryngological : (a) حنجریاتی ؛ حنجریات سے متعلق ۔

Laryngologist : (n) حنجریات داں ؛ ماہر علم امراض حنجرہ ۔

Laryngology : (n) حنجریات ؛ علم امراض حنجرہ ۔

Laryngopharyngeal : (a) حنجرہ و حلقوم سے متعلق ۔

Laryngopharynx : (n) حنجرہ و حلقوم ۔

Laryngophony : (n) (طب) صوت حنجرہ ؛ وہ آواز جو صدر بین کو حنجرہ لگانے سے ملتی ہے ۔

Laryngoscope : (n) حنجرہ بین ؛ حنجرہ نما ؛ حنجرے کے معائنے کا طبی آلہ جس میں آئینہ لگا ہوتا ہے ۔

Laryngoscopic / Laryngoscopical : (a) حنجرہ بیں سے متعلق ؛ حنجرہ بینی سے متعلق ۔

Laryngoscopically : (adv.) حنجرہ بیں کے مطابق ؛ حنجرہ بیں کے ذریعہ ۔

Laryngoscopist : (n) حنجرہ بیں استعمال کرنے والا ؛ اس کا ماہر ۔

Laryngoscopy : (n) حنجرہ بینی ۔

Laryngotome : (n) حنجرہ شگافی آلہ ۔

Laryngotomic : (a) حنجرہ شگافی سے متعلق ۔

Laryngotomy : (n) حنجرہ شگافی ؛ حنجرے کاشگاف یا نشتر (جو سانس کے آنے جانے کے لئے باہر سے دیا جاتا ہے) ۔

Laryngotracheal : (a) حنجرہ اور قصبیہ سے متعلق ۔

Laryngotracheotomy : (n) حنجرہ اور قصبیہ کے ایک حصے کا نشتر ۔

Laryngotyphus : (n) مُحرقہ دماغی کی ایک شکل جس میں حنجرہ قرحہ اور اس کے غضروفوں کا انحطاط نسیج ہوجاتا ہے ۔

Larynx : (n) حنجرہ نرخرہ ۔

Las : Laas کا مخفف ۔

Lascar : (n) (۱) مشرقی ہند کے دیسی ملاح ۔ (۲) خلاصی ۔ (۳) خیمہ لگانے والا ؛ ادنیٰ درجے کی توپچی ۔

Lascivious : (a) (۱)شہوت پرست ؛ نفس پرست ؛ شہوت پرستانہ ۔ (۲) شہوت انگیز ۔

Lasciviously : (adv.) شہوت سے ؛ نفس پرستی سے ۔

Lasciviousness : (n) شہوت پرستی ؛ نفس پرستی ؛ شہوت انگیزی ؛ شہوانیت ؛ شَبَق ؛ چُل ؛ چُداس ۔

Laser : (n) کُوکَل ۔

Laser-wort : (n) (نباتیات) کُو کل ۔

Lash : (n) (۱) چابک وغیرہ کی مار یا ضرب ۔ (۲)چابک کا تسمہ ؛ کوڑا ؛ کوڑوں کی سزا ۔ (۳) (مجازاً) اکسانے والی چیز ؛ تازیانہ ؛ مہمیز ۔ (٤) مژہ ۔

The lash کوڑوں کی سزا ۔

Lash : (n) (پارچہ بافی) گول سوراخ والی ڈوری ۔

Lash : (v) (۱) جھٹکنا (دُم ، ہاتھ ، پیر وغیرہ) ؛ شعلہ نکلنا (آگ کا) ۔ (۲) موسلا دھار برسنا ؛ جھپٹنا؛ ٹوٹ پڑنا ۔ (۳) زور سے حملہ کرنا ؛ زور سے وار

کرنا ؛ ہاتھ چلانا ۔ (٤)بو لتی چلانا ۔ (٥) برس پڑنا ؛ اُبل پڑنا ۔ (٦) درّے مارنا ؛ چابك مارنا ؛ کوڑے لگانا ۔ (٧) ٹکرانا (موجوں کا) ۔ (٨) جھڑکنا ؛ سرزنش کرنا ؛ آڑے ہاتھوں لینا ؛ ملامت کرنا ۔ (٩) کوڑے لگاکر مجبور کرنا ۔ (١٠) زیادتی پر کمر باندھنا ۔ (١١) فضول خرچی کرنا ۔

Lash : (v) — (بحری) کس کر باندھنا ؛ جکڑنا (ٹوری وغیرہ) ۔

Lash out : (v) — شدت سے مارنا ؛ (گھوڑے کا) لات مارنا ۔

Lash-up : (n) — (١) عارضی تدبیر یا انتظام ۔ (٢) لوازمات ؛ سازوسامان ۔

Lasher : (n) — (١) (بحری) رسی وغیرہ جس سے کوئی چیز باندھتے ہیں ۔ (٢) دریا کا بند ؛ پانی کے نیچے کا گہرا حصہ ؛ پانی جو بند کے اوپر سے گُزرتا ہے ؛ گڑھا جس میں پانی گرتا ہے ۔

Lashing : (n) — (١) کوڑے کی مار ؛ ملامت ؛ سرزنش ۔ (٢) ٹوریاں ؛ بندھن ؛ باندھنا ۔

Lashings : (n) — بہتات ؛ کثرت ؛ ڈھیروں ۔

Lask : (n) — اسہال ؛ دست ۔

Lask : (v) — (بحری) ہوا کے موافق نہ چلنا ۔

Lasking : (n) — ہوا کے موافق نہ چلنا ۔

Lasket : (n) — (بحری) حلقہ جس سے بادبان کے نیچے کی حفاظتی کرچ بادبان کے نچلے حصے میں لگادیتے ہیں ۔

Laspring : (n) — چھوٹی سالمن مچھلی ۔

Lasque : (n) — چپٹا ، خط دار یا بے ڈول ہیرا ۔

Lass : (n) — (١)لڑکی ؛ چھوکری ۔ (٢) معشوقہ ؛ محبوبہ ۔

Lassie : (n) — (پیار میں) معشوقہ ۔

Lassitude : (n) — سستی ؛ ماندگی ؛ تکان ؛تھکن ؛ بے کیفی ۔

Lasso : (n) — (ہسپانوی امریکا) (جانوروں کو پکڑنے کی) کمند ؛ ربقہ ۔

Lasso : (v) — (جانوروں کو) کمند سے پکڑنا ۔

Lasso-cell : (n) — مرجانیہ کے ڈنك مارنے والے خلیے ۔

Lasso-harness : (n) — ایك قسم کا تنگ یا تسمہ جو گھوڑوں کے گرد لگایا جاتا تھا اور اس سے باندھ کر توپ کھینچوائی جاتی تھی ۔

Lassock : (n) — چھوٹی چھوکری ۔

Last : (n) — لکڑی کا قالب یا کالبد جس پر موچی جوتوں کو چڑھاتے ہیں ۔

Last : (n) — پلہ ؛ ناپ تول کے ایك پیمانے کا نام جو مختلف مقامات پر مختلف چیزوں کے لئے مختلف ہوتا ہے ۔

Last : (n) — کس ؛ دم ؛ پائداری ۔

Last : (a) — (١) آخر ؛ آخری ؛ اخیر ؛ آخریں ۔ (٢) واپسیں ؛ دم مرگ کا ؛ قیامت کے دن کا ۔ (٣) پچھلا گذشتہ (ہفتہ ، مہینہ وغیرہ) ۔ (٤) ادنیٰ ؛ آخری ؛ سب سے کم درجے کا ۔ (٥) آخری ؛ جس کے سوا کچھ باقی نہ رہا ہو ۔ (٦) سب کے بعد ۔ (٧) سب سے زیادہ بیزار ؛ ناموزوں ؛ بعید از وقوع ۔ (٨) قطعی ؛ (قول) فیصل ۔ (٩) بے حد ؛ نہایت ۔ (١٠) آخری (مہینے کا دن) ۔

The last day : — روز محشر ؛ روز حساب ؛ روز قیامت ۔

The last days : — ایام آخر (زندگی یا تاریخ کے) ۔

The last four things : — موت ؛ جزا وسزا ؛ بہشت ؛ دوزخ ۔

The last sacraments : — موت کے وقت عیسائیوں کی آخری رسومات ۔

Last : (n) — (١) موخر الذکر شخص یا شے ؛ آخر الذکر ۔

Lastage : (n) (۱) جہاز پر مال لادنے کے لئے بندرگاہ کا محصول۔ (۲) هیرنگ (مچھلی) پکڑنے کا محصول۔

Laster : (n) قالب پر جوتوں کو چڑھا کر ان کی شکل درست کرنے والا۔

Lasting : (n) ایك قسم کا مضبوط کپڑا۔

Lasting : (n) پائداری ؛ دیر پا هونا۔

Lasting : (n) جوتوں کو قالب پر چڑھانا۔

Lasting : (a) (۱) پائدار ؛ مضبوط۔ (۲) مستقل ؛ پائندہ ؛ دیر پا۔ (۳) (کھیل) زیادہ دیر تك ٹھہرنے والا۔

Lastingly : (adv.) پائداری کے ساتھ ؛ دواماً۔

Lastingness : (n) پائداری ؛ پائندگی ؛ دوام۔

Lastly : (adv.) آخر میں ؛ بالآخر۔

Latakia : (n) ایك قسم کا ترکی تمباکو (پینے کا)۔

Latch : (n) (۱) (دروازہ بند کرنے کا) پھرکی دار بیلن ؛ بلی ؛ چٹخنی ؛ چھپکا۔ (۲) کھٹکے کا قفل (دروازے کا)۔ (۳) (بحری) دیکھو Lasket۔

On the latch : صرف بیلن سے بند کیا هوا۔

Latch : (v) (۱) پھرکی دار بیلن لگانا ؛ بلی لگانا ؛ چٹخنی لگانا ؛ اترنا ؛ نیچے اترنا۔ (۲) سمجھ لینا۔

Latch : (v) (۱) منسلك کرنا۔ (۲) قبضہ قائم رکھنا۔

Latch (e) : سیال کو کسی چیز میں چوانا ؛ تقطیر کرنا ؛ خام دھات ، چھال وغیرہ میں سے سیال چوانا۔

Latch-key : (n) کھٹکے دار قفل کی کنجی۔

Latch-key vote : (n) کرایہ داروں کا حق رائے دہی (پارلیمنٹ کے انتخاب میں سنہ ۱۹۱۸ ء سے پہلے)۔

Latch-string : (n) ڈوری جو دروازے میں ایك سوراخ سے گزرتی هے اور اس کے ذریعہ چٹخنی کو باهر سے بند کیا جاسکتا هے۔

(۲) آخری لمحے ؛ دم واپسیں ؛ موت۔ (۳) (امریکا) (مہینے یا هفتے کا) اختتام۔ (٤) آخری کاروبار ؛ آخری لین دین۔ (٥) سب سے کم درجے کا شخص۔ (٦) (تاش کے بعض کھیلوں میں) وہ اسکور جو آخری چال جیتنے پر ملتا هے۔ (۷) آخری نظر۔

At last : آخر؛ آخرکار؛ آخرش؛ آخر الامر؛ عاقبت الامر۔

At (the) long last : خدا خدا کرکے ؛ بارے۔

One's last : آخری کام جو کوئی شخص کرتا هے یا کرسکتا هے۔

To breathe one's last : دم توڑنا ؛ مرنا۔

Last : (adv.) سب کے بعد ؛ سب کے پیچھے ؛ آخر میں ؛ آخری بار ؛ بالآخر ؛ آخر بار۔

Last : (v) (۱) قائم رهنا ؛ ٹکنا ؛ ٹھہرنا ؛ چلنا ؛ زندہ رهنا۔ (۲) کافی هونا ؛ بس هونا۔ (۳) پھیلانا۔

Last : (v) جوتے کو کالبد پر چڑھانا۔

Last brood /- spring : (n) سالمن (مچھلی) کی عمر بتانے والی اصطلاحات۔

Last ditch : (n) آخری تدبیر ؛ آخری دفاع۔

Last-ditch : (a) (۱) آخری مورچے سے لڑی هوئی (جنگ وغیرہ)۔ (۲) آخری تدبیر کا۔

Last-ditcher : (n) تا دم آخیر لڑنے والا شخص ؛ ناقابل مصالحت سپاهی۔

Last mile : (n) مجرم کا پھانسی کے تختے کی طرف جانا۔

Last minute : (n) آخری لمحہ۔

Last-minute : (a) آخری لمحے کا۔

Last straw : (n) آخری بوجھ یا واقعہ (جو برداشت نہ هوسکے)۔

Last-word : (n) (۱) حرف آخر۔ (۲) آخری فیصلہ۔ (۳) عروج ؛ انتہا۔

**Latchet : (n)** ایک قسم کی چٹخنی ۔

**Latching : (n)** دیکھو Lasket

**Late : (a)** (۱) دیر کرکےآیا ہوا ؛ جیسے دیر ہوگئی ہو ۔ (۲) دیر رس ؛ دیر بر ؛ دیر میں پھلنے یا پھولنے والا ۔ (۳) بے وقت ؛ جو دن چڑھے یا رات گئے ہو ۔ (٤) قدیم ؛ پرانے زمانے کا ؛ مرحوم ؛ متوفی ۔ (٥) انجہانی ؛ سابق ؛ پچھلا ۔ (٦) اب کا ؛ حال کا ؛ جدید ؛ نیا ۔ (۷) سُست ؛ کام میں دیر کرنے والا ۔ (۸) دیر سے آنے والوں یا آنے والی چیزوں کے لئے ۔

It is late : وقت گزر گیا ۔

It is (too) late : وقت گزر گیا ہے ؛ کافی دیر ہوگئی ہے ۔

**Late : (adv.)** (۱) دیر کر کے ؛ وقت کے بعد ۔ (۲) بہت دنوں کے بعد ؛ آگے چل کر ۔ (۳) بہت رات گئے تک ۔ (٤) حال میں ؛ تھوڑے دن ہوئے ۔ (٥) پہلے (مگر اب نہیں) ۔ (٦) نشو و نما کے آخری دور میں ؛ آخری زمانے میں ۔ (۷) (روز) بہت دیر میں ؛ نا وقت ۔

Of late : حال میں ؛ تھوڑے دن ہوئے ۔

**Late fee : (n)** دیر فیس (خطوں کی) ۔

**Late hours : (n)** سونے کے وقت کے بعد کے گھنٹے ۔

**Lated : (a)** دیکھو Belated

**Lateen :(a)** مثلث نما بادبانوں والا (جہاز) ۔

**Lateen-sail : (n)** (۱) مثلث نما یا تکونا بادبان ۔ (۲) مثلث نما یا تکونے بادبانوں والا جہاز ۔

**Lately : (adv.)** حال میں ؛ تھوڑے عرصہ پہلے ؛ ابھی ابھی ؛ کچھ دن پہلے ۔

**Laten : (v)** دیر کرنا ؛ دیر لگانا ؛ دیر ہونا ۔

**Latency : (n)** (۱) چھپا ہوا ہونا ؛ اخفا ؛ بالقوۃ ہونا ۔ (۲) وقت تاثر ؛ زمان تامّل ۔(۳) شخصیت کی نشو و نما کا وہ دور جو پانچ سال کی عمر سے سن بلوغ کے شروع تک رہتا ہے اور جس میں جنس اکثر خوابیدہ رہتی ہے ۔

**Lateness : (n)** دیر ؛ درنگ ؛ تاخیر ؛ جدید ہونا ۔

**Latent : (a)** (۱) مخفی ؛ پوشیدہ ؛ چھپا ہوا ؛ پنہاں ؛ نہاں ؛ مضمر ۔ (۲) بالقوۃ موجود ۔ (۳) خوابیدہ ؛ سوتا ہوا ؛ دبا ہوا ؛ سلگتا ہوا ۔ (٤) جائے وقوع پر لیا ہوا اور غیر مرئی نشان ابہام ۔

**Latent : (n)** جائے وقوع پر لیا ہوا اور غیر مرئی نشان ابہام ۔

**Latent ambiguity : (n)** مضمر ابہام ۔

**Latent buds : (n)** (نباتیات) معطل کلیاں ۔

**Latent heat : (n)** (طبیعیات) مخفی حرارت ۔

**Latent period : (n)** زمانہٴ اخفا ۔

**Latently : (adv.)** مخفی طور پر ؛ مضمرطورسے ؛ بالقوۃ ؛ سوتا ہوا ۔

**Latentness : (n)** اخفا ؛ پنہاں ہونا ؛ مضمر ہونا ۔

**Later : (a)** زیادہ دیر کا ۔

**Later : (adv.)** بعد میں ؛ آگے چل کر ۔

**- later : -** لاحقہ بمعنی "پرستش" ۔

**Laterad : (adv.)** (تشریح) پہلو کی طرف ؛ بغل میں ۔

**Lateral : (a)** (۱) پہلو کا ؛ بغلی ؛ پہلو کی طرف ؛ پہلوئی ؛ جانبی ۔ (۲) (نباتیات) افقی ؛ بغلی ۔ (۳) (طبیعیات و مکعب) خط حرکت سے زاویہ قائمہ بنانے والا ۔

**Lateral : (n)** (۱)پہلو کا حصہ ؛ جانب ۔ (۲) خاندان کی ضمنی شاخ ۔

Lateral branch : (n) خاندان کی ضمنی شاخ ۔

Lateral moraine : (n) بغلی تلچی ملبہ (گلیشیئر وغیرہ کا) ۔

Lateral pressure / - stress : (n) افقی دباؤ ۔

Lateral strength : (n) قوت جو افقی دباؤ سے ہونے والی شکستگی کو روکتی ہے ۔

Laterality : (n) (۱) نمایاں پہلو ہونا ۔ (۲) دائیں یا بائیں جانب ہوا ہونا ۔ (۳) ایک جانب حد سے زیادہ بڑھ جانا ۔

Lateralize : (v) پہلوئی بنانا ؛ جانبی بنانا ۔

Laterally : (adv.) پہلو کے بل ؛ پہلو کی طرف سے ؛ ترچھا آڑا ۔

Lateran : (n) سینٹ جان لیٹرن کا بڑا گرجا واقع روما ۔

Lateran : (a) سینٹ جان لیٹرن کے بڑے گرجے کا یا اس سے متعلق ۔

Lateri -: (prefix) سابقہ بمعنی "پہلو" ۔

Laterifloral / Lateriflorous : (a) بغلی یا افقی پھولوں والا ۔

Laterifolious : (a) تنے سے نکلا ہوا (پھول) ؛ بغلی ۔

Laterite : (n) خشتہ ۔

Lateritic : (a) خشتہ نما ؛ خشتہ صفت ۔

Lateritious : (a) خشت رنگ ؛ خشت نما ۔

Latero - : سابقہ ؛ بمعنی "جانبی" "بغلی" ؛ "پہلوئی" ۔

Latescence : (n) اخفائیت ۔

Latescent : (a) اخفائی ؛ مخفی شوندہ ۔

Latest : (a) (۱) دیکھو Last ۔ (۲) جدید ترین ۔

At (the) Latest : توسیع وقت کی آخری حدود تک ۔

The latest : جدید ترین فیشن یا تازہ ترین خبر ۔

Latex : (n) (نباتیات) (پودوں کا) عرق اصلی ؛ دودھ ؛ شیرہ ؛ نسیغ ؛ خصوصاً کچا ربر ۔

Latex : (v) کپڑے میں کچا ربر لگانا ۔

Lath : (n) لکڑی کی پتلی پٹی ؛ لکڑی کی پٹی ؛ بدا ؛ دھجی ۔

Lath : (v) دیواروں یا چھت پر لکڑی کی پٹیاں چڑھانا ؛ تختہ بندی کرنا ۔

Lath-brick : (n) لمبی پتلی اینٹ جو بھاڑ کے فرش میں لگائی جاتی ہے ۔

Lathe : (n) ضلع کینٹ کا ایک حلقہ ۔

Lathe : (n) کھتّا ؛ کوٹھا ؛ کھلیان ؛ اناج کی کوٹھی ۔

Lathe : (n) (۱) خرّاد ؛ خراد کی مشین ۔ (۲) چاک (کمہار کا) ۔

Lathe : (n) کرگھے کی پٹی جس سے بنتے وقت دھاگوں کو کستے ہیں ۔

Lather : (n) (۱) کف صابن ؛ جھاگ ؛ پھین ۔ (۲) گھوڑے کا جھاگ دار پسینہ ۔ (۳) صابن کا جھاگ ملنا یا رگڑنا ۔

Lather : (v) (۱) صابن کا جھاگ ملنا یا رگڑنا ۔ (۲) (گھوڑے کو) جھاگ دار پسینہ آنا ؛ پسینے پسینے ہونا ۔ (۳) (صابن میں) جھاگ اٹھنا ۔ (٤) مارنا ؛ کندی کرنا ؛ مرمت کرنا ؛ اُدھیڑنا ۔

Lathery : (a) جھاگ دار ۔

Lathing : (a) (۱) بتّے ؛ چوبی پٹیاں ۔ (۲) چوبی پٹیوں کا کام ؛ تختہ بندی ۔

Lathy : (a) (۱) پتلا دبلا (شخص) ؛ منحنی ؛ لاغر ۔ (۲) تختی کا (کام) ۔

Lati - : (prefix.) سابقہ بمعنی "چوڑا" "کشادہ" "فراخ" ۔

Latian : (n) لاطینی ۔

Laticiferous : (a) نسیغ دار ؛ شیرہ دار ۔

Laticlave : (n) (قدیم روما) ایك بِلاّ جس میں دو چوڑی قرمزی دھاریاں ہوتی تھیں جسے اعلیٰ عہدے کے افسران چغہ میں لگاتے تھے ۔

Laticostate : (a) (حیوانیات) فراخ ضلع ۔

Latidentate : (a) (حیوانیات) فراخ دنداں ۔

Latiferous : (a) شیرہ دار ؛ شیر بر ۔

Latifoliate/ Latifolious : (a) فراخ برگہ ۔

Latifundia : (n) بڑی بڑی جاندادیں ؛ بڑی بڑی زمینداریاں ۔

Latifundian : (a) بڑی بڑی جاندادوں یازمینداریوں والا ۔

Latin : (a) (۱)لاطینی ؛ ملك لاطیم کا ؛ قدیم اہل روما کا ؛ لاطینیوں کا ۔ (۲) قدیم اہل روما کی زبان میں ؛ لاطینی ؛ لاطینی کا ۔ (۳) رومن کیتھولك کلیسا کا ۔ (٤) رومانی قوم کا ؛ لاطینی نسل کا ۔ (٥) لاطینی زبان بولنے والے (یوروپی) ۔

Latin : (n) (۱) لاطینی زبان ؛ لاطینی حروف تہجی ۔ (۲) قدیم لاطیم کا باشندہ ۔ (۳) (قدیم روما) وہ اطالوی جسے خاص حق رائے دہی حاصل تھا ۔

Classical latin : مستند لاطینی زبان ۔

Dog Latin : غلط لاطینی؛ مخلوط لاطینی ۔

False Latin : غلط لاطینی ۔

Thieves Latin : چوروں وغیرہ کی خاص اصطلاحیں ۔

Latin cross : (n) لاطینی صلیب ۔

Latiner : (n) لاطینی زبان کا ماہر ؛ لاطینی داں

Latinic : (a) لاطینی ؛ لاطینی قوم سے متعلق ۔

Latinically : (adv.) جدید یا قدیم لاطینی قوموں کے مطابق ۔

Latinism : (n) (۱) لاطینی محاورہ جو کسی دوسری زبان میں استعمال کیا گیاہو ؛ لاطینیت (۲)لاطینیوں کی یا لاطینی کلیسا کی خصوصیت ۔

Latinist : (n) لاطینی زبان کا عالم ۔

Latinistic /-al : (a) لاطینیت سے متعلق ؛ لاطینی زبان کے ماہر کا ۔

Latinity : (n) (۱) کسی شخص کا طرز تحریر لاطینی میں ۔ (۲) لاطینی صرف ، نحو اور اُسلوب بیان کا خاص رنگ ، لاطینیت ۔ (۳) لاطینی شخص کی حیثیت ۔

Latinization : (n) لاطینی چھانٹنا ؛ لاطینی بنانا ۔

Latinize : (v) (۱) لاطینی بنانا ؛ لفظوں کو لاطینی صورت میں ڈھالنا ۔ (۲) لاطینی میں ترجمہ کرنا ۔ (۳) قدیم روما کے باشندوں ، لاطینیوں یا رومی کلیسا کے رسوم و خیالات کےمطابق بنانا ۔ (٤) لاطینی الفاظ ، لاطینی محاورے وغیرہ استعمال کرنا ؛ لاطینی چھانٹنا ۔

Latinizer : (n) لاطینی چھانٹنے والا ؛ لاطینی بنانے والا ۔

Latirostral / Latirostrate : (a) فراخ منقارہ ۔

Latish / Lateish : (a) کسی قدر دیر میں آیا ہوا ؛ کسی قدر قدیم ۔

Latisternal : (a) فراخ قصّا ؛ فراخ سینے کی ہڈی والا ۔

Latitancy : (n) اخفا ۔

Latitant : (a) مخفی ؛ (جاڑے بھر) بے حس وحرکت پڑا رہنےوالا (جانور) ۔

Latitant : (n) مخفی ۔

Latitat : (n) (قانون) فرمان شاہی جس میں مدعا علیہ کو مخفی سمجھا جاتا تھا اور جس کے ذریعہ اسے عدالت شاہی میں جواب دینے کے لئے طلب کیاجاتا تھا ۔

Latitude : (n) (۱) (مزاحاً) چوڑائی ؛ عرض ۔ (۲) وسعت خیال ؛ وسعت مشربی ؛ آزاد خیالی (مذہبی معاملات میں) ؛ آزادی ۔ (۳) (جغرافیہ) عرض البلاد ؛ عرض بلد ؛ خط استوا سے جنوبی یا شمالی فاصلہ ؛ خط العرض ۔ (٤) (جمع) خطے ؛ ممالك ؛ بلاد (خصوصاً آب و ہواکے لحاظ سے) ۔ (٥) (ہیئت) سیل ؛ عرض سماوی ۔

Circle of latitude : دائرہ عرض بلد ۔

Parallels of Latitude : خطوط عرض بلد ۔

Latitudinal : (a) (جغرافیہ) عرض بلد کا ؛ عرضی ۔

Latitudinally : (adv.) عرض بلد کے لحاظ سے ۔

Latitudinarian : (a) وسیع المشرب ؛ وسیع الخیال (شخص) ؛ آزاد خیالانہ ؛ آزاد خیال ؛ غیر پابند ۔

Latitudinarian : (n) وسیع المشرب شخص ۔

Latitudinarianism : (n) وسیع المشربی ؛ وسیع الخیالی ؛ آزاد خیالی ۔

Latitudinous : (a) آزاد خیالانہ ۔

Laton : (۱) پھول ؛ پیتل یا پیتل کی سی مرکب زرد رنگ کی دھات ۔ (۲) ٹینی چادر ۔

Latonian : (a) (اپولو اور ڈائنا کی ماں) لیٹونا سے متعلق ۔

Latonian : (n) اپولو۔

The latonian : اپولو۔

Latrant : (a) بھونکنے والا ۔

Latration : (n) بھونک ؛ بھونکنے کی آواز ۔

Latria : (n) عبادت اللہ ۔

Latrine : (n) جائے ضرور ؛ پاخانہ ؛ ٹٹی ۔

- latry/ - olatry : (suffix) دیکھو Later

Latten : (n) دیکھو Laten

Black latten پھول پیتل۔

Roll latten : پھول جس کے دونوں طرف پالش ہو۔

Shaven latten : ایک قسم کا پیتل ۔

Latten-brass : (n) پیتل کی چادر ۔

Latter : (a) (۱) بعد کا ؛ دوسرا ۔ (۲) عہد متاخر کا ؛ دنیا کے خاتمے کا ؛ آخری ۔ (۳) ثانی الذکر ؛ آخر الذکر ، موخر الذکر ۔

Latter-day : (a) جدید ؛ عہد حاضر کا ۔

Latter-day Saints : (n) امریکی عیسائیوں کا ایک فرقہ ؛ مارمن (Mormons) ۔

Latter end : (n) (۱) موت ؛ مرگ ۔ (۲) (مزاحاً) سرین ۔

Latterkin : (n) شیشہ ساز کا ایک اوزار ۔

Latterly : (adv.) (۱) آخر میں ؛ مرنے سے کچھ دن پہلے؛ آخری دور میں؛ عہد متاخر ۔ (۲) حال میں؛ ابھی ابھی؛ تھوڑے دن ہوئے ۔

Lattermath : (n) فصل بعد کی گھاس ؛ پچھیتی گھاس ۔

Lattermint : (n) ایک قسم کا پودینہ ۔

Lattermost : (a) آخری ۔

Lattice : (n) (۱) جالی (عمارت میں) ۔ (۲) جالیاں ۔ (۳) جالی نما کوئی چیز ۔

Lattice : (v) جالی لگانا یا جالی بنانا ۔

Lattice-bar : (n) جالی کی ترچھی شہتیر ۔

Lattice-beam : (n) جالی دار پلوں کے آخری شہتیر ۔

Lattice-bridge: (n) جالی دار پل (جس کے شہتیر جالی دار ہوں) ۔

Lattice-frame / -girder : (n) دیکھو Lattice beam

Lattice-window : (n) جالی دار کھڑکی ؛ کھڑکی جس کے پٹ میں چھوٹے چھوٹے شیشے کے ٹکڑے ترچھے جڑے ہوئے ہوں ؛ مشبک کھڑکی ۔

Lattice-work : (n) جالی کا کام ؛ شبکہ ۔

Latticed : (a) مشبک ؛ جالی دار ۔

Latticing : (n) جالی کا کام ۔

Latus-rectum : (n) (ریاضیات) وتر خاص ۔

Lau lau : (n) پتے میں لپیٹ کر پکایا ہوا گوشت اور مچھلی کا سالن ۔

**Laud : (n)** (۱) بھجن ؛ مناجات ۔ (۲) حمد ؛ ستائش ؛ مدح ۔

**Laud : (v)** تعریف کرنا ؛ ستائش کرنا ؛ سراھنا؛ گن گانا ۔

**Laudable : (a)** (۱) قابل تعریف ؛ لائق ستائش ؛ مستحسن ؛ حمیدہ ؛ سراھنے لائق ۔ (۲) (طب) اچھی ؛ صحیح (افرازات) ۔

**Laudableness : (n)** لائق ستائش ہونا؛ خوبی ؛ پسندیدگی ۔

**Laudably : (adv.)** قابل تعریف طریقہ سے ؛ بطریق احسن ؛ عمدگی کے ساتھ ۔

**Laudanine / Laudanin : (n)** (کیمیا) افیون سے حاصل ہونے والا بلوری القلی نما مادہ جو بے رنگ یا پھیکا سرخ ہوتا ہے ۔

**Laudanum : (n)** شیرہ' افیون ؛ الکحل اور افیون کا مرکب ؛ صبغۃ الافیون ۔

**Laudation : (n)** حمد ؛ ثنا ؛ تعریف ؛ بھجن ۔

**Laudative : (a)** ثنائیہ ؛ حمدیہ ۔

**Laudator : (n)** حمد و ثنا کرنے والا ؛ بھجن گانے والا ۔

**Laudatorily : (adv.)** حمد کے طور پر ۔

**Laudatory : (a)** ثنائیہ ۔

**Lauder : (n)** دیکھو Laudator

**Laudian : (a)** ولیم لاڈ سے متعلق ؛ لاڈ کا قائم کردہ ۔

**Laudian : (n)** ولیم لاڈ کا پیرو ۔

**Laudianism / Laudism : (n)** ولیم لاڈ اور اس کے حامیوں کا اصول و نظریہ ۔

**Laugh : (n)** (۱) ہنسی ؛ قہقہہ ؛ کھلکھلاہٹ ؛ خندہ ۔ (۲) ہنسنا ؛ کھلکھلانا ؛ قہقہہ لگانا ۔ (۳) (جمع) تفریح ؛ کھیل کود ۔ (٤) مذاق ؛ لطیفہ ۔

**To have get the laugh of / To have the laugh on one's side / To raise the laugh against :** غالب حریف کو نیچا دکھانا ؛ خود گرتے گرتے حریف کو پچھاڑدینا ۔

**To join in the laugh :** ہنسی میں شریک ہونا خصوصاً مذاق کا برا نہ ماننا ۔

**Laugh : (v)** (۱) ہنسنا ؛ کھلکھلانا ؛ قہقہہ لگانا ۔ (۲) (پانی کا) لہرانا ؛ (کھیت کا) لہلہانا ؛ شاداب ہونا ؛ (منظر کا) جگمگانا ۔ (۳) (کسی پر) ہنسنا؛ طنز کرنا ؛ ہنسی اڑانا ؛ تضحیک کرنا ؛ مضحکہ اڑانا ؛ دل لگی کرنا بنانا ۔ (٤) ہنس کر کہنا ۔ (٥) (مضحکہ اڑاکر) (کسی کی) عادت چھڑانا یا رائے بدلنا ؛ ہنس کر مخصوص اثر پیدا کرنا ۔ (٦) مسکرانا ؛ تبسم کرنا ۔

**He laughs best who laughs last :** قبل از وقت خوشی نہ منانا ۔

**To laugh in one s sleeve up one's sleeve/ To laugh in one's beard :** دل ہی دل میں ہنسنا یا مضحکہ اڑانا ۔

**To laugh on the other, wrong side (of one's face,- mouth) :** ہنستے ہنستے رونے لگنا ؛ ہنستے ہنستے رونے لگنا ؛ یکایک خوشی کا رنج سے بدل جانا ۔

**To laugh out of court :** مضحکہ بناکر ناقابل توجہ کر دینا ؛ ہنسی میں اڑانا ؛ مذاق میں ٹال دینا ۔

**Laugh at : (v)** (۱) ہنسی اڑانا ؛ تضحیک کرنا ؛ (کسی پر) ہنسنا ۔ (۲) کسی کو دیکھ کر مسکرانا ۔

**Laugh away : (v)** (۱) (وقت) ہنسی دل لگی میں گزار دینا ۔ (۲) ہنس کر ٹال دینا ۔

**Laugh down : (v)** (مقرر وغیرہ) ہنس ہنس کے بٹھادینا ؛ خاموش کردینا ۔

**Laugh off/- out : (v)** دیکھو Laugh away

Laugh over : (v) ہنس ہنس کر بحث کرنا ۔

Laughable : (a) مضحکہ خیز ؛ مضحك؛ ہنسنے کے قابل ؛ قابل تضحیك ؛ خندہ انگیز ۔

Laughableness : (n) مضحك ہونا ؛ قابل تضحیك ہونا ؛ خندہ انگیزی؛ مضحکہ خیزی ۔

Laughably : (adv.) مضحکہ خیز طور پر ؛ مضحك طور پر ۔

Laughee : (n) جس کی تضحیك کی جائے ؛ جس کی ہنسی اڑائی جائے ۔

Laugher : (n) ہنسنے والا ۔

Laughing : (n) ہنسنا ۔

Laughing : (a) ہنستا ہوا ؛ خنداں ۔

Laughing bird : (n) سبز ہُد ہُد ۔

Laughing crow : (n) بعض ایشیائی پرند ۔

Laughing gas : (n) ہنسانے والی گیس ؛ خندہ آور گیس ؛ (نائٹرس آکسائیڈ جس کے سونگھنے سے عارضی بے حسی پیدا ہوتی ہے)۔

Laughing goose : (n) ایك قسم کی بط جس کا اگلا حصہ سفید ہوتا ہے ۔

Laughing hyena : (n) ایك قسم کا چرخ ۔

Laughing jackass : (n) آسٹریلیا کی بڑی رام چڑیا ۔

Laughing-matter : (n) ہنسی کی بات ؛ خندہ انگیز بات ۔

Laughing muscle : (n) وہ عضلات جو ہنستے وقت سکڑ جاتے ہیں ۔

Laughing-stock : (n) نشانہ' تضحیك ؛ نقل مجلس؛ سرمایہ' تضحیك ۔

Laughing thrush : (n) بعض ایشیائی پرندوں کا نام ۔

Laughingly : (adv.) ہنسی خوشی ؛ ہنستے ہوئے ؛ خوش طبعی سے ؛ زندہ دلی سے ۔

Laughter :(n) ہنسی ؛ قہقہہ ؛ خندہ ۔

Homeric laughter : زور کے قہقہے (پوری جماعت کے) ۔

Laughter :(n) کُڑك ہونے سے پہلے دیئے ہوئے مرغی کے کل انڈے ؛ انڈوں کا جھول ۔

Laughterless : (a) بے ہنسی ۔

Laumontite : (n) الومینیم اور کیلشیم کا ہائیڈرس سلیکیٹ ۔

Launce : (n) ایك قسم کی مچھلی ۔

Launch : (n) (۱) کشتی کو دریا میں ڈالنا ۔ (۲) کسی چڑیا کو لڑانا ۔ (۳) (جہاز سازی) ڈھلوان سطح جس پر جہاز بنائے جاتے ہیں ۔ (٤) بام مچھلی پکڑنے کا جال ۔

Launch : (n) (۱) جنگی جہاز کی بڑی کشتی ۔ (۲) سیر و تفریح کی برقی یا دخانی بڑی کشتی ۔ (۳) برقی یا دخانی بڑی مسافر کشتی ۔

Launch : (v) (۱) پھینکنا؛ چلانا؛ دینا (دھمکی) ؛ جاری کرنا (ڈگری) ۔ (۲) (کشتی) دریا میں ڈالنا ۔ (۳) بھیجنا (کسی مہم پر) ؛ شروع کرنا (مہم یا منصوبہ وغیرہ) ۔ (٤) سخت سست کہنا ؛ برس پڑنا ۔ (٥) بے دریغ خرچ کرنا ۔ (٦) (مہم پر) روانہ ہونا ۔

To launch into eternity : مارنا ؛ ختم کردینا ؛ قصہ تمام کردینا ۔

Launcher : (n) پھینکنے والا (آلہ) ؛ چلانے والا (آلہ) ۔

Launching : (n) پھینکنا ؛ چلانا ؛ شروع کرنا ؛ بھیجنا ۔

Launching pad : (n) غیر اشتعال پذیر پلیٹ فارم جہاں سے راکٹ وغیرہ پھینکے جاتے ہیں ۔

Launching planks /- ways : (n) تختے جن سے جہاز کے دونوں طرف (پانی میں ڈالے جانے سے پہلے) پلیٹ فارم بنائے جاتے ہیں ۔

Launder : (n) (۱) پانی کا حوض خصوصاً وہ جس میں خام معدن صاف کیا جاتا ہے ۔ (۲) بارش کے پانی کا نالا ۔

**Launder : (v)** (۱) کپڑے کو دھونا اور استری کرنا ۔ (۲) صاف کرنا ۔ (۳) پانی سے کھنگالنا ۔

**Laundress : (n)** (۱) دھوبن ۔ (۲) Inns of Court کی خادمہ ۔

**Launderette : (n)** دھوبی خانہ جہاں کپڑے دھونے کی مشین گاھکوں کے استعمال کے لئے رکھی رھتی ھے ۔

**Laundry : (n)** (۱) دھوبی خانہ ؛ کپڑے دھونے کا کارخانہ ۔ (۲) دھلا اور استری کیا ھوا کپڑا وغیرہ ۔

**Laura : (n)** مشرقی کلیساؤں کا صومعہ ۔

**Lauraceous : (a)** کافوریہ سے متعلق ؛ غاریہ سے متعلق ۔

**Laurate : (n)** Lauric acid کا نمک ۔

**Laureate : (a)** (۱) لارل کا ؛ لارل کی پتیوں سے گندھا ھوا ۔ (۲) لارل کے ہار سے آراستہ ؛ سرفراز ۔ (۳) لارل کے ہار کا مستحق ۔ (٤) ملک الشعراء سے متعلق ۔

Poet laureate : درباری شاعر ؛ ملک الشعراء ۔

**Laureate : (n)** (۱) ملک الشعراء ؛ درباری شاعر ؛ قصیدہ گو ۔ (۲) (بعض امریکی یونیورسٹیوں میں) عورتوں کو دی جانے والی اعزازی ڈگری ۔ (۳) (مسکوکیات) انگلستان کا طلائی سکہ جس میں لارل سے آراستہ بادشاہ کے سر کی تصویر رھتی تھی ۔

**Laureateship : (n)** ملک الشعراء کا عہدہ ؛ ملک الشعرائی ۔

**Laureation : (n)** لارل سے آراستہ کرنا ؛ ملک الشعراء بنانا ؛ گریجویشن کی ڈگری دینے کی مدت (اسکا تستانی جامعہ میں) ۔

**Laurel / Lorer / Laurer / Lorel : (n)** (۱) لارل ؛ ایک پودا جس کی پتیاں چمکدار ھوتی ھیں ؛ غار ۔ (۲) لارل کی پتیاں (طرہ' امتیاز کے طور پر ) ۔ (۳) لارل کی پتیوں کا تکٹ جو ورزشی کھیلوں میں جیتنے والوں یا شاعروں کے سر پرطرہ' امتیاز کے طور پر رکھا جاتا تھا ۔ (٤) (مسکوکیات) ایک انگریزی طلائی سکہ جس میں لارل سے آراستہ بادشاہ کے سر کی تصویر بنی رھتی تھی ۔

To look to one's laurels : اپنے امتیاز و تفوق کی حفاظت کرنا ۔

Spurge laurel : مانریون ۔

To reap/ win one's laurels : کامیاب ھونا ؛ امتیاز حاصل کرنا ۔

To rest, repose, retire on one's laurels : پچھلی کامیابی پر قناعت کرنا ؛ زیادہ امتیازحاصل کرنے کی کوشش نہ کرنا ۔

**Laurel : (v)** لارل کے ہار گوندھنا ؛ لارل کے ہار سے آراستہ کرنا ۔

**Laurel bay : (n)** لارل کی ایک قسم ۔

**Laurelled : (a)** (۱) طرہ' امتیاز عطا کیا ھوا ؛ لارل کے ہار سے آراستہ ؛ نامور ؛ ممتاز ۔ (۲) لارل سے بھرا ھوا ۔

**Laurelled letter : (n)** فتح کا اعلان نامہ ۔

**Laurentian : (a)** (ارضیات) کناڈا میں سنت لارنس کے نزدیک پایا جانے والا (رسوبی طبقہ) ۔

**Lauric acid : (n)** ایک سفید بلوری مرکب ($C_{12}H_{24}O_2$) ۔

**Laurin : (n)** (کیمیا) ایک بلوری مادہ ($C_{22}H_{30}O_3$) ۔

**Laurite : (n)** (معدنیات) اوتھینیم کا سلفائڈ جو پلاٹینم کے ساتھ چھوٹے چمکدار بلور کی شکل میں پایا جاتا ھے ۔

**Laurustine : (n)** نبات غاری ؛ ایک سدا بہار پھولدار پودا ۔

**Laurustinus : (n)** دیکھو Laurustine

**Lauwine / Law wine : (n)** برفشار ؛ برفانی کڑاڑہ ۔

**Lava : (n)** (۱) پگھلا ھوا مادہ جو جوالا مکھی (پہاڑ) سے بہتا ھے ؛ لاوا ۔ (۲) منجمد لاوا ۔ (۳) لاوے کی قسم ؛ لاوے کی تہ ۔

Lavabo : (n) (۱) گرجا میں عبادت گزاروں کے ہاتھ دھونے کی رسم ؛ دست شوئی ۔ (۲) دست شوئی کا تولیہ یا لگن ۔ (۳) خانقاہ کا نہانے کا ٹب ۔ (٤) طشت ؛ لگن ۔

Lavage : (n) (طب) غسل معدہ ۔

Lavant : (n) دیکھو Land-spring

Lavatic : (a) لاوا دار ۔

Lavation : (n) دھونا ؛ صاف کرنا ۔

Lavatory : (n) (۱) لگن ؛ طشت ؛ دھونے کا برتن ۔ (۲) گرجا میں عبادت گزاروں کے ہاتھ دھونے کی رسم ؛ دست شوئی ۔ (۳) طہارت خانہ ؛ بیت الخلا ۔ (٤) دھوبی خانہ ۔ (٥) وہ جگہ جہاں سونا دھویا جاتا ہے ۔

Lavatory : (a) دھونے سے متعلق ۔

Lave : (v) (۱) دھونا ؛ نہلانا ؛ غسل دینا ۔ (۲) (چشمے وغیرہ کا) (ساحل کو) چومنا ؛ بوسہ دینا ۔ (۳) پلی سے نکالنا ۔

Lavement : (n) حقنہ ؛ پچکاری ۔

Lavender : (n) (۱) اسطو خودوس ؛ خزام ؛ لونڈر ؛ ایک خوشبودار جھاڑی ۔ (۲) لونڈر کے پھول اور شاخیں جو بسانے کے لئے کپڑوں میں رکھتے ہیں ۔ (۳) ہلکا اور خفیف سرخی مائل رنگ ؛ ارغوانی رنگ ۔

To lay up in lavender : (۱) لونڈر میں بسانا ۔ (۲) (مجازاً) آئندہ کے لئے اٹھا رکھنا ۔ (۳) (عام) گرو رکھنا ؛ ضمانت کرنا ؛ رہن رکھنا ۔ (٤) مضرت رسانی کے دائرے سے دور رکھنا ۔

Lavender : (a) لونڈر کے رنگ کا ۔

Lavender cotton / Spain lavender : (n) سرو کی ایک قسم ۔

Lavender water : (n) عرق لونڈر ؛ مقطر لونڈر اور الکحل کا مرکب ۔

Laver : (n) صدف البحر کی ایک قسم جو کھانے کے کام آتی ہے ؛ آبی کا ہو ۔

Laver : (n) (۱) دھونے کا برتن ؛ جگ ؛ دھونے کا باسن ؛ چلمچی ۔ (۲) یہودی مقتدا کے غسل کا بڑا پیتل کا ظرف ۔ (۳) بپتسما کا برتن یا حوض ؛ غسل بپتسما ۔

Laveroc (k) : (n) چکاوک ؛ چنڈول ؛ لَوا ؛ قُبّرہ ۔

Lavic : (a) لاوا سے متعلق ۔

Lavish : (a) (۱) بہت افراط سے پیدا کرنے والا ۔ (۲) دل کھول کر دینے والا ۔ (۳) مُسرف ؛ شاہ خرچ ؛ فضول خرچ ۔ (٤) کثیر ؛ وافر ؛ بے اندازہ ؛ حد سے زیادہ ۔

Lavish of (one's) tongue : پر گو ۔

Lavish : (v) (۱) بے اندازہ خرچ کرنا ۔ (۲) بے دھڑک اٹھانا ؛ پانی کی طرح بہانا (روپیہ یا خون وغیرہ) ۔

Lavisher : (n) مسرف ؛ بے اندازہ خرچ کرنے والا ؛ پانی کی طرح بہانے والا ۔

Lavishingly : (adv.) بے اندازہ خرچ کرتے ہوئے ؛ بے اندازہ ؛ بہت افراط سے ۔

Lavishly : (adv.) بے اندازہ ؛ بہت افراط سے ۔

Lavishness : (n) بہت ہونا ؛ افراط ؛ بھرمار ؛ کثرت ۔

Lavrock : (n) چکاوک ؛ چنڈول ؛ لَوا ؛ قنبرہ ۔

Lavrovite / Lavroffite : (n) ایک معدنی شے ۔

Lavy : (n) (حیوانیات) تنگ منقار آک ؛ ایک قسم کا دریائی پرندہ ۔

Law : (n) (۱) قانون ؛ آئین ؛ ضابطہ ۔ (۲) جاری کئے ہوئے قاعدوں یا مروجہ دستوروں کا مجموعہ ۔ (۳) ضابطہ ؛ قاعدہ ۔ (٤) قوانین کا اثر یا اقتدار ؛

معاشرے میں پابندی قانون ۔ (٥) ضابطہ؛ قانون ؛ نظم قانون ؛ علم قانون ؛ اصول قانون ؛ فلسفہ قانون ؛ قانون دانی ؛ قانونی واقفیت ۔ (٦) احکام واجب العمل ۔ (٧) قانونی شعبوں میں کوئی ایک شعبہ یا شاخ ۔ (٨) قانونی پیشہ ۔ (٩) عدالتی چارہ جوئی ؛ عدالت کی داد رسی ؛ مقدمہ بازی ۔ (١٠) طریق کار ؛ طرز عمل ؛ کاروائی ۔ (١١) منطق کا قانون ۔ (١٢) قانون قدرت ؛ قانون فطرت ۔ (١٣) کھیلوں کے قواعد و ضوابط ۔ (١٤) شکار کو یا حریف کو (دوڑمیں) پہلے روانہ ہونے کا موقع دینا ؛ رعایت ؛ مہلت ؛ وقفہ ۔ (١٥) (کیمیا و طبیعیات) اصول ؛ کلیہ ۔ (١٦) احکام الٰہی ؛ کتاب اللّٰہ ۔

Avogadro's law : مختلف گیسوں کے مساوی حجم میں سالمات کی تعداد کے متعلق کلیّہ ۔

Bode's law : کلیہ؛ بوڈ ؛ سیاروں کے فاصلے کے متعلق کلیہ ۔

Boyle's law : کلیہ بائل ؛ گیس کے حجم اور دباؤ کے متعلق کلیہ ۔

By my law : میرے عقیدے سے ۔

Charles's law : کلیہ چارلس ؛ گیس کے حجم اور حرارت کے متعلق کلیہ ۔

Civil law : قانون دیوانی ۔

Common law : عرف ؛ رواج عام ۔

Court of law : عدالت ۔

Criminal law : قانون فوجداری ۔

Dulong and Petit's law : کلیہ؛ جوہری تپش ۔

God's law / the law of God : قانونِ الٰہی ؛ احکامِ الٰہی ۔

Grimm's / Verner's and Grassmann's law : جرمنی زبانوں میں حروف صحیح کی تبدیلیوں کے قوانین کے نام ۔

Halifax law / Lidford law : بعض مقامی عدالتوں کی سرسری کاروائی جس نے اس اصول پر عمل کیا کہ "پہلے پھانسی بعد میں مقدمہ"۔

Kepler's law : کلیہ؛ کپلر ؛ حرکت سیاری کا کلیہ ۔

Natural law : قانون قدرت ۔

Necessity knows no law : احتیاج کسی قانون کی پابند نہیں ۔

The law of /Medes and Persians : اٹل قانون ۔

The law of Moses / The Mosaic or Jewish law : شریعت موسوی ؛ احکام موسوی ۔

The new law: احکام عیسوی ۔

The old law : احکام موسوی ۔

To give (the) law (to) : اپنی رائے پر چلانا ؛ اپنا حکم منوانا ۔

To go to law / To have or take the law : عدالت سے چارہ جوئی کرنا ؛ مقدمہ لڑنا ؛ عدالتی کاروائی کرنا ۔

To take the law into one's own hands : کسی سے اپنا بدلہ لے لینا ؛ اپنا حق ڈنڈے کے زور سے لے لینا ۔

Wager of law : بریت (بذریعہ حلف) ۔

Law : (n) مخروطی پہاڑی ۔

Law : (v) عدالت سے چارہ جوئی کرنا ؛ مقدمہ بازی کرنا ؛ عدالتی کاروائی کرنا ۔

Law : (interj.) (عامیانہ) ارے ! ہائیں ! اوہ ۔

Law-abiding : (a) پابند قانون ؛ مطیع قانون ؛ قانون پسند ۔

Law-abidingness : (n) اطاعت قانون ؛ پابندی قانون ؛ قانون پسندی ۔

Law and order : (n) قانون اور امن عامه ؛ نظم و نسق ۔

Law-bible : (n) (انگلستان رومن کیتھولک چرچ) مصدقه ترجمه بائبل ۔

Law-book : (n) (۱) قوانین کی کتاب ۔ (۲) قانونی کتاب ۔

Law-breaker : (n) قانون شکن ۔

Law-French : (n) غیر خالص نارمن فرانسیسی زبان جو انگریزی قانونی کتابوں میں مستعمل ہے ۔

Law-giving : (a) قانون ساز ؛ قانون بنانے والا ؛ اپنا حکم منوانے والا ۔

Law-hand : (n) قانونی طرز تحریر یا رسم الخط ؛ وہ طرز تحریر جو قانونی دستاویزات میں مستعمل ہو ۔

Law-latin : (n) بھدی لاطینی زبان جو اگلے انگریزی قانون میں مستعمل تھی ۔

Law-lord : (n) دار الامراء کا رکن جسے قانونی معاملات میں شرکت کا حق ہو ۔

Law-maker : (n) واضع قانون ؛ قانون ساز ۔

Law-merchant : (n) تجارتی قوانین ؛ ضوابط متعلقه تجارت ۔

Law-neck-cloth : (n) (مزاحاً) لکڑی کا شکنجه جس میں خطا کار کو تذلیل و تشہیر کے لئے کس دیا جاتا تھا ۔

Law of absorption : (n) کلیه' انجذاب ۔

Law of arms : (n) پیشه ور سپاہیوں کے رسم و رواج ۔

Law of causation : (n) قانون علت و معلول ۔

Law of constant proportions : (n) مستقل تناسبوں کا کلیه ۔

Law of continuity : (n) (فلسفه) قانون تسلسل ۔

Law of contract : (n) قانون معاہدہ ۔

Law of contradiction : (n) (منطق) قانون تناقض ۔

Law of diminishing return : (n) اصول تقلیل حاصل ۔

Law of diminishing utility : (n) اصول تقلیل افادیت ۔

Law of distances : (n) (طبیعیات) کلیه' فواصل ۔

Law of distribution : (n) (نباتیات و حیوانیات) کلیه' تقسیم ۔

Law of equivalent proportions : (n) معاون تناسبوں کا کلیه ؛ کلیه' تناسبات مساوی ۔

Law office : (n) وکیل کا دفتر ۔

Law officer : (n) قانونی عہدہ دار ؛ سرکاری وکیل ۔

Law of gravitation : (n) کلیه' تجاذب مادی ؛ قانون کشش ثقل ۔

Law of honour : (n) مروجه ضابطه' اخلاق ؛ معاشرتی ضابطه' اخلاق ؛ رسمی اخلاق ۔

Law of identity : (n) قاعدہ' عینیت ۔

Law of inertia : (n) کلیه' جمود ۔

Law of multiple proportions : (n) مُضاعَف تناسبوں کا کلیه ۔

Law of Nature : (n) قانون قدرت ؛ قانون الٰہی ۔

Law of reason : (n) قانون عقل ۔

Law of state : (n) قانون مملکت ۔

Law of (the) land : (n) رسم و رواج ۔

Law of tort : (n) (قانون) قانون ضرر رسانی ؛ دیوانی ہرجانے کا قانون ۔

Law of uniformity of nature : قانون استمرار فطرت ؛ یکسانی فطرت کا قانون ۔

Law-stationer : (n) وکلاء کے ہاتھ کاغذ و قلم بیچنے والا ؛ ان سے مسودات لیکر (دستاویزات وغیرہ) باضابطه لکھوانے والا ۔

Law-term : (n) (قانون) وہ مدت جو اجلاس کے لئے مقرر کی جائے ۔

Law-writer : (n) قانونی کتابیں تصنیف کرنے والا ؛ عرائض نویس ۔

Lawful : (a) (١) قانونی ؛ شرعی ؛ جائز ؛ حسب قانون ۔ (٢) (قانوناً) مجاز ؛ حلال (اولاد) ۔ (٣) نون پسند ؛ مطیع قانون ۔

Lawful age /-years : (n) وہ عمر جس پر آدمی قانونی طور پر بالغ ہوتا ہے ۔

Lawful day : (n) جائز دن (کاروبار کےلئے) ۔

Lawful money : (n) (بعض امریکی نو آبادیات میں) مقامی سکّے ۔

Lawful possession : (n) جائز قبضہ ۔

Lawfully : (adv.) قانوناً ؛ شرعاً ؛ جائز طور پر ۔

Lawfulness : (n) جواز قانونی یا شرعی ۔

Lawgiver : (n) قانون بنانے والے ؛ واضع قوانین ؛ قانون گر ۔

Lawk /Lawks : (interj.) ارے ! افوہ !

Lawk-a-mussy : خدا رحم کرے ۔

Lawk-a-daisy : Lackadaisy دیکھو

Lawless : (a) (١) بے آئین ؛ بے قانون (ملک) ؛ جہاں قانون کا وجود یا نفاذ نہ ہو ۔ (٢) غیر پابند قانون ؛ غیر مطیع قانون ؛ مطلق العنان ؛ بے قید ؛ بے لگام ؛ سرکشانہ ۔

Lawlessly : (adv.) بے آئین کے ؛ مطلق العنانی سے ؛ بے لگامی سے ۔

Lawlessness : (n) نافرمانی قانون ؛ بے آئینی ؛ بے لگامی ؛ سرکشی ۔

Lawlike : (a) قانون کی طرح ۔

Lawn : (n) (١) ایک قسم کی باریک ململ ۔ (٢) کپڑا جو پادری استینوں میں لگاتے ہیں ۔

Lawn : (n) (١) گھاس کا تختہ ؛ سبزہ زار ؛ سبزہ زار کارقبہ ۔ (٢) لان ؛ دوب کا تختہ ؛ چمن ؛ مرغزار ۔

Lawn : (v) سبزہ زار بنانا ؛ چمن سا بنانا ۔

Lawn-meet : (n) کسی رئیس کے گھر کے سامنے شکاریوں کا اجتماع ۔

Lawn-mower : (n) علف بر ؛ گیاہ تراش ؛ سبزہ تراش کل جس میں پیچدار گھومنے والی چھریاں ہوں ۔

Lawn-sieve : (n) ململ یا ریشم کا باریک چھَنّا یا چھلنی ۔

Lawn sleeves / Lawn-sleeves : (n) باریک ململ کی آستین جو پادری لگاتے ہیں ؛ پادری کا رتبہ یا عہدہ ؛ پادری ۔

Lawn-sleeved : (a) باریک ململ کی آستین لگائے ہوئے ۔

Lawn-sprinkler : (n) سبزہ آبپاش مشین ۔

Lawn-tennis : (n) ٹینس کی ایک خاص قسم جو کھلے میدان میں سبزے وغیرہ کے کورٹ میں کھیلی جاتی ہے ؛ لان ٹینس ۔

Lawny : (a) جس میں دوب کے تختے ہوں ؛ دوب دار ؛ پر سبزہ ۔

Lawny : (a) (١) باریک ململ سے بنا ؛ باریک ململ میں ملبوس ؛ (٢) ململ کی آستین پہننے والے پادری سے متعلق ۔ (٣) باریک ململ کی طرح ۔

Laws of association : (n) (نفسیات) قوانین تلازم ۔

Laws of motion : (n) کلیات حرکت ۔

Lawsuit : (n) مقدمہ ؛ نالش ؛ عدالتی چارہ جوئی ۔

Lawyer : (n) (١) قانون پیشہ ؛ وکیل ؛ اٹرنی ۔ (٢) عالم قانون ؛ قانون داں ۔ (٣) ایک قسم کی لمبی خار دار جھاڑی ۔ (٤) پینانگ کی کھجور کی چھڑی ۔ (٥) (حیوانیات) بعض مچھلیوں کا نام ۔ (٦) سیاہ گردن والا لم ٹینگو ۔

Ponag lawyer : پینانگ کی کھجور کی چھڑی ۔

Lawyerlike : (adv.) وکیل کی طرح۔

Lawyerlike : (a) وکیل جیسا ۔

Lawyerly : (adv.) وکیل کی طرح ۔

Lax : (a) (۱) ڈھیلا ؛ سست ؛ (طب) اسہال سے متعلق ؛ پتلا (پاخانہ)۔ (۲) مسام دار۔ (۳) غافل ؛ بے پروا ؛ نرم ؛ ڈھیلا ؛ غیر واضح ؛ مبہم ؛ دھندلا ۔

Laxation : (n) ڈھیلا کرنا ۔

Laxative :(a) مفتح ؛ ملین۔

Laxative : (n) مفتح یا ملین دوا ؛ منفج۔

Laxativeness : (n) ملین ہونا ؛ تلیین۔

Laxator : (n) (تشریح) (عضلہ) راحیہ ؛ بیرونی کان کا ایک عضلہ ۔

Laxism : (n) مذہب میں نسبتاً آزاد روی کی حمایت۔

Laxist : (n) مذہب میں نسبتاً آزادہ روی کا حامی ۔

Laxity : (n) ڈھیلاپن ؛ غفلت ؛ بے پروائی ؛ نرمی ۔

Laxly : (adv.) ڈھیلے پن سے ؛ بے پروائی سے ؛ بیجا نرمی سے ؛ غیر واضح طور پر ۔

Laxness : (n) ڈھیلا پن ؛ غفلت ؛ بے پروائی ؛ ڈھیل۔

Lay : (n) (۱) گیت ۔ (۲) نظم ؛ گیت ؛ پرندوں کا زمزمہ ۔

Lay : (n) (۱) جائے رہائش ؛ (جانوروں ) کے آرام کرنے کی جگہ ؛ باڑا ؛ کستورا یا دوسرے صدفوں کے رہنے کی جگہ ۔ (۲) ٹیکس عائد کرنا ۔ (۳) (عام) پیشہ ؛ مشغلہ ؛ کاروبار ؛ کام ۔ (٤) وضع ؛ وضع طبیعی ؛ سمت ؛ رخ یا مقام (کسی چیز یا ملک کا) ۔ (٥) رسی کا بل ؛ بٹنے کا رخ یا سمت ۔ (٦) (طباعت) پلیٹ اور کاغذ کا نسبتی مقام ۔ (۷) جوکھم کے کام کا حصہ خصوصاً وھیل کے شکار میں ؛ ملازمت یا فروخت کی شرائط ۔ (۸) حصوں کی بنیاد پر ملازمت ۔ (۹) طبق ؛ تہ ۔ (۱۰) انڈے دینے کی حالت ؛ انڈے کا جھول ؛ انڈا دینا ۔ (۱۱) جوڑا (مباشرت میں) ؛ شریک مباشرت ۔

Lay : (n) (۱) (بناوٹ) کرگھے کی متحرك پٹی ۔ (۲) خراد ۔

Lay : (a) (۱) غیر پادری ؛ دنیا دار ؛ گرھست ۔ (۲) غیر پادری یا دنیا دار سے متعلق ؛ دنیادارانہ ۔ (۳) غیر فنی ؛ غیر ماہر ۔

Lay : (v) (۱) مٹادینا ؛ گرادینا ؛ بچھادینا ۔ (۲) (آندھی یا پانی کا) (فصل کو) گرادینا ، بچھادینا ۔ (۳) فرو ہونا ؛ فرو کرنا (تموج یا طوفان کو) ؛ دور کرنا (وہم کو) ؛ ہلکا کرنا ؛ ہلکا ہونا ؛ دبا دینا (ہوا کو) ۔ (٤) رکھنا ۔ (٥) لٹانا ۔ (٦) (انڈے) دینا ۔ (۷) داؤ پر لگانا (رقم) ؛ بدنا ؛ بدنے پر تیار ہونا ۔ (۷) داؤ پر لگانا (رقم) ؛ بدنا ؛ بدنے پر تیار ہونا ۔ (۸) رکھنا ؛ لگانا ؛ جمانا ۔ (۹) قائم کرنا (قصے کا موقع یا منظر ) ؛ کسی عضو کو کسی خاص حالت میں رکھنا ۔ (۱۰) (توپ کا) نشانہ لگانا ۔ (۱۱) کسی شخص کو کسی حالت میں رکھنا ۔ (۱۲) پیش کرنا (مسئلہ دعوی وغیرہ) ۔ (۱۳) سامنے رکھنا (واقعات وغیرہ) ۔ (۱٤) ہرجانے وغیرہ کی رقم کا تعین کرنا ۔ (۱٥) الزام لگانا ؛ (کسی کے ) سر تھوپنا ۔ (۱٦) کسی سبب کی طرف منسوب کرنا ۔ (۱۷) (تاوان یا ٹیکس) عائد کرنا ؛ لگانا ۔ (۱۸) (لاٹھی وغیرہ) رسید کرنا ؛ لگانا ؛ مارنا ۔ (۱۹) جمانا ؛ ترتیب دینا ۔ (۲۰) رسی بٹنا ؛ بھانج یا تار بھانٹنا ۔ (۲۱) نقشہ مرتب کرنا ؛ حدود قائم کرنا؛ خاکہ تیار کرنا ۔ (۲۲) (رنگ) چڑھانا ؛ (رنگ) کرنا ۔ (۲۳) خول یا غلاف چڑھانا ؛ تہ چڑھانا ؛ تہ جمانا ؛ بچھانا ۔ (۲٤) (پارلیامنٹ میں) کاغذات پیش کرنا ۔ (۲٥) (عامیانہ یا ملاحوں کی زبان) جھوٹ بولنا ۔ (۲٦) دفن کرنا ۔ (۲۷) (کتے کو) شکار کی بو پر چھوڑنا ۔ (۲۸) پھندا ڈالنا ؛ جال بچھانا ؛ گھات لگانا ؛ تاک میں بیٹھے رھنا ۔ (۲۹) پکڑنا ؛ گرفت میں لینا ۔ (۳۰) زور دینا ؛ اھلیت دینا ۔ (۳۱) دسترخوان لگانا ۔ (۳۲) (بحری) مرض کے مطابق سمت میں جہاز لے جانے کا اھل ہونا ۔ (۳۳) (بحری) جہاز کا کسی جہاز کا کسی شے سے اتنی دور چلا جانا کہ وہ افق کے نیچے چھپ جائے ۔ (۳٤) فرضی طور پر پیش کرنا ۔(۳٥) روح یا بھوت کو آنے سے روکنا ۔

To lay aback : (بحری) بادبان کو اس طرح لگانا کہ ھوا اس کے اگلے حصے کے خلاف بہے ۔

To lay to one's credit : کسی کی نیک نامی میں اضافہ کرنا ۔

To lay to sleep/-asleep/-rest : (۱) سونے کے لئے لیٹنا؛ یا لٹانا ؛ دفن کرنا ۔ (۲) (مجازاً) دبا دینا ؛ دل سے دور کردینا ؛ بھلا دینا ۔

To lay under contribution : چندہ عائد کرنا ۔

To lay under obligation : ممنون کرنا ؛ زیر بار احسان کرنا ۔

To lay violent hands on oneself : خود کشی کرنا ۔

To lay wait : گھات میں بیٹھنا ۔

To lay waste : تاراج کرنا ۔

Lay abbot : (n) غیر پادری جو کسی کلیسائی جائداد پر قابض ہو ۔

Lay-about : (n) آوارہ گرد ۔

Lay abroad : (v) نظر کے سامنے کھلا یا پھیلا ہوا ہونا ۔

Lay aside : (v) علاحدہ رکھنا ؛ ہٹانا ؛ کسی چیز کا استعمال یا خیال ترک کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ رکھ چھوڑنا ؛ (روپیہ) بچاکر رکھنا ؛ (بیماری کی وجہ سے) بیکار ہوجانا ۔

Lay away : (v) دیکھو Lay aside

Lay baptism : (n) غیر پادری کا دیا ہوا بپتسما ۔

Lay brother . (n) نیم راہب ؛ وہ پادری جس سے محنت مزدوری کا کام لیا جائے اور منصبی فرائض میں معاف رکھا جائے ۔

Lay by : (v) دیکھو Lay aside

Lay-by : (n) (۱) دریا کا وہ تھما ہوا حصہ جہاں ناکارہ بجروں وغیرہ کو رکھا جاتا ہے ۔ (۲) ریل کی بغلی پٹری ؛ ریلوے سائڈنگ ۔ (۳) بچائی ہوئی کوئی چیز ؛ بچت ۔ (٤) سڑک سے ملحق وہ حصہ جہاں گاڑی

To lay aboard : (بحری) کسی دوسرے جہاز کے ساتھ چلنا اس پر چڑھنے کی غرض سے ۔

To lay a finger or one's finger (s upon) : صحیح تشخیص کرنا ؛ اصل بات کا پتا لگالینا ۔

To lay alongside : جہاز کے پہلو بہ پہلو چلنا ۔

To lay bare : ننگا کرنا ؛ فاش کرنا ؛ ظاہر کرنا ۔

To lay by heels : مقید کرنا ؛ قید کرنا ۔

To lay by the lee : (بحری) ہوا کے رخ سے بچ کر چلنا ۔

To lay hands on or upon : (۱) قبضہ کرنا ؛ متصرف ہونا ۔ (۲) تشدد کرنا ؛ مارنا ؛ پیٹنا ؛ خود کشی کرنا ۔ (۳) پانا ؛ ہاتھ آنا ۔ (٤) ہاتھ رکھ کر تصدیق کرنا یا حکم دینا ۔

To lay hold upon/-on/-of : پکڑنا ؛ گرفت میں لینا ۔

To lay one's course/-a course : خواہش کے مطابق سمت میں جہاز کولے جانا (مخالف ہوا کے باوجود) ۔

To lay on or upon the table : دستر خوان لگانا ۔

To lay open : (۱) ظاہر کرنا ؛ تشریح کرنا (۲) چھیلنا ۔

To lay siege to : محاصرہ کرنا ؛ پیچھے لگنا ؛ پیچھے پڑنا ۔

To lay store upon : قیمت کا تعین کرنا ۔

To lay stress/-weigh/-emphasis/-on : زور دینا ؛ اہم سمجھنا ۔

To lay the grain /-ground : رنگ چڑھانا ۔

To lay to (a person's) charge, at or to (his) door : الزام کسی کے سر لگانا یاتھوپنا ۔

To lay to heart : سنجیدگی سے غور کرنا ۔

مصور پردے لٹکاتے ہیں۔ (۲) بے حقیقت شخص جس کا عدم وجود برابر ہو ؛ لا شے ، محض۔ (۳) بے اثر کردار (ناول یا قصے میں)۔

**Lay in : (v)** (۱) ذخیرہ فراہم کرنا۔ (۲) (چپو کو) کشتی سے اتار دینا۔ (۳) (درخت کی) سیدھا کرنا۔ (٤) (مصوری میں) ابتدائی رنگ چڑھانا۔ (٥) گھونسا ، لاٹھیاں وغیرہ رسید کرنا۔ (٦) (کوئلے کی کان میں) کام بند کرنا۔

**Lay-land : (n)** پڑتی زمین ؛ غیر مزروعہ اراضی ؛ بغیر جوتی زمین۔

**Lay-lord : (n)** وہ امیر جو دار الامراء کا رکن ہو مگر قانونی معاملات میں شرکت کا حق نہ رکھتا ہو۔

**Lay off : (v)** (۱) (طیارے کا) زمین سے اٹھنا ، اڑان بھرنا۔ (۲) (قطعہ زمین کی) حد بندی کرنا۔ (۳) (جہاز سازی) جہاز کے نقشے کو کمرے کے فرش پر کھینچنا۔ (٤) موقوف کرنا ؛ کام بند کرنا ؛ (مزدور کو) عارضی طور پر برخاست کرنا۔ (٥) آرام کرنا۔ (٦) دخل نہ دینا ؛ چھوڑ دینا ؛ رہنےدینا۔ (۷) رنگ پھیلانا۔

**Lay-off : (n)** وہ مدت جس میں مزدور کو عارضی طور پر برخاست کردیا جاتا ہے۔

**Lay on : (v)** (۱) (تاکیدی حکم) دینا ؛ (ٹیکس ، تاوان) لگانا ؛ عائد کرنا۔ (۲) (مکے وغیرہ) لگانا ؛ ٹھونسنا۔ (۳) (چابک) پھٹکارنا ؛ رسید کرنا۔ (٤) تہ جمانا ؛ ردا جمانا ؛ روغن کرنا۔ (٥) (شکاری کتے کو) بو پر چھوڑنا ؛ نل وغیرہ لگانا۔ (٦) موٹا ہونا ؛ وزن بڑھنا۔ (۷) رسد کا انتظام کرنا۔

**Lay out : (v)** (۱) پھیلانا ؛ کھولنا ؛ دکھانا ؛ ترتیب وار پھیلاکر رکھنا ؛ اسطرح رکھنا کہ باھر کو نکلتا ہوا ہو۔ (۲) کفنانا ؛ تجہیز وتکفین کرنا۔ (۳) (عام) مار ڈالنا ؛ (مجازاً) بیکار کردینا ؛ مقابلے کے لائق نہ رہنے دینا۔ (٤) (روپیہ) صرف کرنا ؛ خرچ کرنا۔ (٥) (کسی کام کے لئے) جدو جہد کرنا۔ (٦) زمین یا باغ کی تقسیم اور ترتیب کرنا (کسی خاص نقشے

کھڑی کی جاتی ہے (آمد و رفت میں رکاوٹ ڈالے بغیر)۔

**Lay clerk : (n)** (۱) گرجا کا گانے والا۔ (۲) پادری کے علاقے کا محرر۔

**Lay communion : (n)** دنیا دار کی رکنیت کلیسا ؛ عشائے ربانی میں دنیاداروں کی شرکت۔

**Lay-day : (n)** (۱) اس مدت کا کوئی دن جو جہازی کرایہ نامہ جہاز پر مال چڑھانے اور اتارنے کے لئے دیتا ہے۔ (۲) بندرگاہ میں تاخیر کا ایک دن۔

**Lay-deacon : (n)** وہ شخص جو مذہبی ڈیکن (deacon) کا منصب رکھتا ہو اوردنیوی کارو بار میں بھی حصہ لے۔

**Lay down : (v)** (۱) رکھ دینا ؛ زمین پر رکھنا ؛ لٹادینا۔ (۲) دست بردار ہونا۔ (۳) روپیہ دینا ؛ شرط پر لگانا ؛ بازی پر لگانا۔ (٤) قربان کرنا ؛ فدا کرنا (زندگی) ؛ (جہاز ، ریل کی) تعمیر (آغاز) کرنا۔ (٥) قرار دینا ؛ مقرر کرنا ؛ منضبط کرنا (دستور و آئین وغیرہ)۔ (٦) مرتب کرنا ؛ بنانا (نقشہ وغیرہ)۔ (۷) بونا ؛ چراگاہ بنادینا (زمین کو) ؛ (شراب کو) تہ خانے میں رکھنا ؛ گودام میں رکھنا۔ (۸) ہتھیار ڈالنا۔ (۹) بے دلیل دعویٰ کرنا ؛ قطعیت کے ساتھ بے ثبوت بات کہنا۔ (۱۰) (کھیل) (گھوڑے وغیرہ کا) پورا زور لگانا۔ (۱۱) (برج کھیل میں) پتا چلنا۔ (۱۲) لیٹنا۔ (۱۳) مخصوص منزل پر مال حوالے کرنا۔

To lay down (one's) arms : ہتھیار ڈال دینا۔

To lay down a keel : (جہاز کا) تعمیر (آغاز) کرنا۔

To lay down the law : قطعیت بتانا کہ قانون کیا ہے ؛ کے ساتھ بے ثبوت بات کہنا۔

To lay (himself) down to his work : (گھڑ دوڑ میں گھوڑے کا) پوری طاقت لگانا۔

**Lay-elder : (n)** قدیم کلیسا میں عہدہ داران کلیسا۔

**Lay figure : (n)** (۱) انسانی جسم کا چوبی ڈھانچہ جس پر

(۳)(جہاز کو) جنگی خدمت سے علاحدہ کرنا ۔ (٤) (روپیہ) پس انداز کرنا ۔ (٥) کیاری بنانا ۔ (٦) آئندہ کے لئے اٹھا رکھنا ۔ (۷) (اینٹ یا پتھر کا) ردّہ جمانا (دیوار وغیرہ بنانے کے لئے) ۔

**Lay vicar : (n)** ادنیٰ ویکار جس کا کام کلیسا میں بھجن گانا ہوتا ہے ۔

**Lay-woman : (n)** دنیا دار (عورت) ؛ گرہستن ۔

**Layer : (n)** (۱) رکھنے والا ؛ لٹانے والا ۔ (۲) طبق ؛ پرت ؛ تہ ۔ (۳) درخت کی شاخ جو جھکا کر زمین میں گاڑ دی گئی ہو تاکہ جڑ پکڑ جائے؛ داب ؛ دابہ ؛ دابی ۔ (٤) (جمع) لیٹے ہوئے ؛ بچھے ہوئے غلّے کے پودوں کے قطعے ۔ (٥) (گھڑ دوڑ میں) پیشہ ور شرط باز ۔ (٦) چرا گاہ ؛ گھاس کا تختہ ۔

**Layer : (v)** (۱) داب یا دابہ لگانا ؛ داب کے ذریعہ افزائش کرنا ۔ (۲) (غلے کے پودوں کا) (کمزور ڈنٹھل ہونے کی وجہ سے) زمین پر بچھ جانا۔

**Layer-on : (n)** وہ شخص جو مطبع میں چھپنے کے لئے کاغذ ڈالتا ہے ۔

**Layer-out : (n)** (۱) تجہیز و تکفین کرنے والا ۔ (۲) سکھانے یا چھاپنے کے لئے) چیزوں کو پھیلانے والا ۔ (۳) کاٹنے کے لئے اشیاء پر نقشے بنانے والا ۔

**Layer-up : (n)** (۱) (کپڑے وغیرہ میں) تہ لگانے والا ۔ (۲) پلائی وُڈ بنانے کے لئے لکڑی کی باریک تہوں میں سریش لگانے والا ۔

**Layered : (a)** پرت دار ؛ تہ دار ۔

**Layette : (n)** نئے بچے کے کپڑے اور نہالچے وغیرہ۔

**Layfolk : (n)** عوام۔

**Laying : (n)** (۱) گرا دینا ؛ لٹا دینا ؛ بچھا دینا ۔ (۲) سر پر ہاتھ رکھنا (کلیسائی رسوم میں)۔ (۳) تہ ؛ طبق ؛ پرت ۔ (٤) (معماری) پہلی تہ (پلاسٹر کی)۔

**Layman : (n)** (۱) دنیا دار ؛ غیر کلیسائی ؛ گرہست ۔ (۲) اناڑی ؛ غیر ماہر ؛ نا واقف ؛ عمومی۔

کے مطابق) ۔ (۷) ترتیب دینا ؛ خاکہ بنانا ؛ نمائش کرنا ؛ (زمین کی) قطعہ بندی کرنا ۔ (۸) تجویز رکھنا ؛ غور کے لئے پیش کرنا ۔ (۹) بغیر اجازت لئے (اسکول وغیرہ سے) غیر حاضر ہوجانا ۔ (۱۰) (بحری) سہارے کی بلی کی طرف بادبان کو درست کرنے کے لئے جانا ۔

**Lay out : (n)** (۱) ترتیب ؛ خاکہ بندی ؛ زمین وغیرہ کی تقسیم ۔ (۲) پھیلاؤ ؛ فراخی ۔ (۳) اوزار یا آلات کا مجموعہ ؛ لوازمات ۔ (٤) تیراکی ؛ غوطہ خوری کا ایک انداز جس میں سر کو پیچھے ، پیٹھ خمیدہ اور بازوؤں کو پھیلا دیا جاتا ہے ۔

**Lay over : (v)** (۱) تہ جمانا ؛ سطح پر پھیلانا ؛ بچھانا ۔ (۲) ملتوی کرنا ؛ گزر جانے دینا ۔ (۳) سبقت لے جانا ؛ بڑھ جانا ۔

**Lay-over : (n)** کوئی چیز جسے خفیہ رکھا جائے ۔

**Lay-over : (n)** انتظار۔

**Lay-reader : (n)** ایسا شخص جو پادری نہ ہو مگر عبادت میں امامت کا مجاز ہو۔

**Lay-rector : (n)** وہ شخص جو پادری نہ ہو مگر کلیسائی جائداد کا حصہ پاتا ہو۔

**Lay-shaft : (n)** ثانوی دھرا ۔

**Lay-sister : (n)** نیم راہبہ ، وہ راہبہ جس سے مزدوری کا کام لیا جائے اور منصبی فرائض سے معاف رکھا جائے ۔

**Lay-stall : (n)** کُوڑی ؛ گھورا ؛ وہ جگہ جہاں گوبر اور کوڑا کرکٹ ڈالا جاتا ہے ۔

**Lay to : (v)** (بحری) جہاز کی رفتار کا اس قدر سست ہو جانا کہ بمنزلہ ٹھہرنے کے ہو۔

**Lay together : (v)** (۱) پہلو بہ پہلو رکھنا ۔ (۲) مشورہ کرنا ؛ صلاح کرنا ۔

**Lay up : (v)** (۱) ذخیرہ کرنا ؛ اٹھا رکھنا ۔ (۲) بیمار پڑنا ؛ صاحب فراش ہونا ؛ چارپائی کو لگ جانا ۔

Lazar : (n) غریب بیمار آدمی خصوصاً کوڑھی ؛ جذامی ؛ مجذوم ؛ مبروص ۔

Lazar : (a) جذام کا ؛ جذامی ۔

Lazar-house : (n) جذامی خانہ ؛ کوڑھیوں کا شفاخانہ ؛ کوڑھی گھر ۔

Lazaret : (n) خیراتی اسپتال ؛ جذامیوں کا خیراتی شفاخانہ ۔ (۲) قرنطینہ کی عمارت یا جہاز ۔ (۳) جہاز کے تہ خانے کا پچھلا حصہ جو گودام کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Lazaretto : (n) دیکھو Lazaret

Lazarist : (n) St. Vincent of Paul کی قائم کردہ پادریوں کی ایک جماعت جو اس نے ۱۶۲٤ ء میں پیرس کے سنت لیزر کالج میں قائم کی تھی ۔

Laze : (n) (۱) کاہلی ؛ سستی ؛ سستی کرنا ۔ (۲) وقت جو کاہلی میں گزارا جائے ۔

Laze : (v) (۱) کاہلی کرنا ؛ سستی کرنا ۔ (۲) کاہلی میں تضیع اوقات کرنا ؛ فضول وقت گزارنا ۔

Lazily : (adv.) سستی سے ؛ کاہلی سے ۔

Laziness : (n) سستی ؛ کاہلی ۔

Lazuli : (n) Lapis lazuli کا مخفف ۔

Lazuli-finch : (n) مغربی امریکا کا ایک گانے والا پرند ۔

Lazuline : (a) لاجوردی رنگ کا ؛ شوخ نیلے رنگ کا ؛ لاجوردی ۔

Lazulite : (n) (۱) الومینیم اور میگنیشیم کا آبدار فاسفیٹ ؛ لیزولائٹ کا رنگ ، معدن لاجورد ۔ (۲) دیکھو Lapis lazuli ۔

Lazurite : (n) لیپس لیزول کا نیلا حصہ ؛ سنگ لاجورد ۔

Lazy : (a) (۱) کام چور ؛ آلسی ؛ سست ؛ کاہل ؛ دھیما ؛ الکسیا ۔ (۲) سستی بڑھانے والا ؛ کاہلی کا ؛ کاہلانہ ۔ (۳) پہلو کے بل رکھا ہوا (حرف یا عدد) ۔

Lazy : (v) کاہلی کرنا ؛ کاہلی میں وقت گزارنا ۔

Lazy-back : (n) اڑانی جو گاڑی کی نشست سے لگی رہتی ہے ۔

Lazy-bed : (n) (۱) آلو بونے کی کیاری (تخمیناً چھ فٹ چوڑی) جس کی دونوں طرف نالیاں ہوں ۔ (۲) چٹانی زمین کا قطعہ جس پر ہاتھ سے کاشتکاری کی جاتی ہے ۔

Lazy-bones/ -boots : (n) سست یا کاہل آدمی ؛ کاہل الوجود ؛ احدی ۔

Lazy-daisy-stitch : (n) کشیدہ کاری میں ایک قسم کی کڑھائی یا ٹانکا ۔

Lazy-pinion : (n) چھوٹا بندانے دار پہیا جس سے اور پہیوں کو حرکت ہو ۔

Lazy scissors : (n) دور کی چیزوں کو اٹھانے کا بیرم دار قینچی نما آلہ ۔

Lazy-susan : (n) (۱) کلچہ ، کیک وغیرہ رکھنے کی چھوٹی ٹیبل ۔ (۲) گرداں طشت جو کھانے کی میز پر رکھی جاتی ہے (مزید کھانا وغیرہ لگانے کے لئے) ۔

Lazy-tongs : (n) دور کی چیز اٹھانے کا بیرم دار قینچی نما آلہ ۔

Lazzarone / Lazzaroni : (n) شہر نیلز کا آوارہ گرد جو چھوٹے موٹے کام اور گدا گری پر بسر کرتا ہے ۔

- le : (suffix) لاحقہ ۔ (۱) جو اسماء وصفات پر بڑھایا جاتا ہے ؛ جو اسماء اسم سے بنتے ہیں ان میں اسم تصغیر یا آلہ کا ، جو فعل سے بنتے ہیں ان میں اسم فاعل ، اسم آلہ یا اسم مجموع کا اور جو صفات فعل سے مشتق ہوتی ہیں ان میں قابلیت یا لیاقت کا فائدہ دیتا ہے ۔ (۲) اسم کے آخر میں آتا ہے ۔ (۳) فعل کے آخر میں آتا ہے اور کثرت یا تصغیر کا فائدہ دیتا ہے ۔

Lea : (n) میدان ؛ سبزہ زار ؛ مرغزار ۔

Lea : (n) انٹی ؛ سوت یا تاگے کا پیمانہ (جو مختلف مقامات میں ۸۰ سے ۲۰۰ گز قراردیا گیا ہے) ۔

Lea : (n) Leave کا اسکاٹستانی متبادل ۔

Lea / Ley / Lay : (n) وہ کھیت جو کچھ دنوں سے جوتا نہ گیا ہو ؛ مرغزار ؛ چراگاہ ۔

Lea / Ley / Lay : (a) پرتی ؛ افتادہ (زمین) ؛ بے جتی ہوئی (زمین) ؛ غیر مزروعہ (اراضی) ۔

Lea-land / Lay-land : (n) پرتی زمین ؛ اراضی غیر مزروعہ ؛ بغیر جوتی ہوئی زمین ۔

Lea-rig : (n) مرز ریکھا جو زمین جوتنے کے بعد کنارے پر چھوڑ دی گئی ہو ۔

Leach : (n) (۱) گڑھا جس میں دباغی کے مسالے ملائے جاتے ہیں ۔ (۲) نمک کا پانی (جو نمک سے نکلتا ہے یا نمک ہٹالینے کے بعد برتن میں رہ جاتا ہے) ۔ (۳) چوانا ؛ تقطیر ۔ (٤) لکڑی کی راکھ رکھنے کا چھلنی دار ظرف جس سے پانی گزار کر سجّی دار پانی تیار کیا جاتا ہے ؛ راکھ کی وہ مقدار جس سے ہو کر گذرنے پر پانی میں القلی شامل ہوجاتی ہے ۔

Leach/Leech/Latch/Letch : (v) (۱) (سیال کو) کسی چیز میں چوانا ؛ تقطیر کرنا ۔ (۲) خام دھات ، چھال وغیرہ میں سے سیال چوانا ۔ (۳) قابل تحلیل اجزا کو اسطرح دور کرنا یا خارج کرنا ۔

Leaching : (n) (۱) شور گیری ؛ تراوش ؛ ترویق ۔ (۲) (ارضیات) تراوش شور آب ۔

Leachy : (a) (مٹی) جس سے پانی رس جائے ؛ مسام دار ؛ جس میں پانی نہ رہ سکے ۔

Lead : (n) (۱) سیسہ ؛ سرب ۔ (۲) پنسال ؛ پانی ناپنے کا آلہ ۔ (۳) (جمع) سیسے کی پٹیاں یا کڑیاں چھت پاٹنے کے لئے ؛ سیسے کی پٹی ہوئی چھت ؛ سیسے کے چوکھٹے ۔ (٤) (طباعت) سیسے کا ٹکڑا جو سطروں کے بیچ میں فاصلہ دینے کے لئے رکھتے ہیں ۔ (٥) Black lead کا مخفف ۔ (٦)سیسے کا تابوت ؛ گولی (بندوق وغیرہ کی) ؛ سیسے کا حصہ (کسی چیز کا) ۔ (۷) بڑا پیالہ یا کیتلی وغیرہ ۔ (۸) سیسے کا بنا ہوا دودھ رکھنے کا برتن ۔

Black lead : پنسل کا سرمہ یا سیسہ ؛ گریفائٹ ۔

Ounce of lead : بندوق کی گولی ۔

Red lead: سیندور ۔

To arm the lead / To cast, heave the lead : هول آب میں چربی دینا تاکہ معلوم ہوجائے کہ دریا کی تہ میں کیا چیزیں ہیں ۔

To swing the lead : (عامیانہ فوجی اور بحری) فرض منصبی سے جی چرانا ؛ بیمار بن جانا ۔

White lead : سپیدہ ؛ سفیدہ ۔

Lead : (n) (۱) رہنمائی ؛ مثال ۔ (۲) رہبری ؛ قیادت ؛ تقدیم ۔ (۳) پن چکی تک جانے والی نہر ۔(٤) برف پوش میدان کی نالی ۔ (٥) کتے کے پٹے میں بندھی ڈوری جسے پکڑکر ساتھ لے چلتے ہیں ۔(٦) تاش میں پہلا پتا چلنا یا اس کا حق ۔ (۷) موصل یا برق کش ؛ رہنما تار ۔ (۸) راستہ ؛ گلی ؛ کوچہ ؛ بند گلی ؛ کوچہ سر بستہ ۔ (۹) رگ معدن ۔ (۱۰) (سونے کی کان) سونے کا سیلابی انداخت جو کسی قدیم ندی کے کنارے ہو ۔ (۱۱) (تھیٹر) مرکزی کردار ۔ (۱۲) کوئی جلسہ یا تقریب جس کی غرض لندن کے غربا اور مفلوک الحال لوگوں کے لئے چندہ کرنا ہو ۔ (۱۳) وہ فاصلہ جہاں تک کوئلہ ، مٹی وغیرہ لے جانا ہو ۔ (١٤) (گھڑی سازی) دندانے کی حرکت ۔ (۱۵) اقدام ۔ (١٦) ہراول ۔ (۱۷) سب سے پہلی تلخیص ؛ سب سے پہلی اور اہم خبر (نشریہ کی) ۔

To return one's partner's lead : (تاش) اپنا ساتھی جو رنگ چلے اسی کو چلنا ۔

To take the (or a) lead : قیادت کرنا ؛ آگے آگے رہنا ؛ رہنمائی کرنا ۔

Lead : (v) (۱) رہنمائی کرنا ؛ رہبری کرنا ؛ لے جانا ؛ لے چلنا ۔ (۲) ہدایت کرنا ؛ پیشرو ہونا ؛ آگے چلنا ؛ مقدم ہونا ۔ (۳) ( فوج) نقل و حرکت کی رہنمائی کرنا ۔ (٤) ہاتھ پکڑکر یا رسی باندھ

Lead : (a) سیسے کا ؛ سیسے کی طرح ۔

Lead arming : (n) ساھول میں چربی بھرنا ۔

Lead-ash / -ashes : (n) مردار سنگ ؛ مردہ سنگ ۔

Lead away : (v) بے سوچے سمجھے تقلید پر آمادہ کرنا ۔

To lead it away : (بحری) اپنا رستہ پکڑنا ۔

Lead-bath : (n) (۱) (بھٹی میں) پگھلا ھوا سیسہ ۔ (۲) پگھلا ھوا سیسہ جس کے ساتھ خام سونے یا چاندی کو تال کاری سے پہلے پگھلا یا جاتا ھے ۔

Lead-burn : (v) سیسے کے ٹکڑوں کو پگھلاکر جوڑنا ۔

Lead-glance : (n) دیکھو Galena

Lead in : (v) (۱) (غلے کو) گودام میں رکھنا ۔ (۲) (بحری) بندرگاہ میں داخل ھونے کا راستہ معین کرنا ۔

Lead-in (۱) موصل تار جو لاسلکی کے مسمع کو بیرونی انٹینا سے ملاتا ھے ؛ رھنما تار ۔ (۲) افتتاحیہ ؛ افتتاحیہ جو دوسرے پروگرام کی طرف رھنمائی کرتا ھے ۔

Lead-light : (n) چھوٹے خانوں والی کھڑکی جس کے شیشے سیسوں کی کھانچوں میں لگے ھوتے ھیں ۔

Lead-line : (n) (۱) ساھول یا پنسال کی ڈوری ؛ سمندر کی گہرائی ناپنے والے آلے کی ڈوری ؛ حق پیما کی ڈوری ۔ (۲) ڈوری جس کے سرے پر سیسہ لگا رہتا ھے اور جو جال کے نیچے لٹکتی رھتی ھے ۔ (۳) نیلا مائل بھوری لکیریں جو مسوڑھوں میں پڑ جاتی ھیں اور جسم میں سیسہ کے زہرکے پھیل جانے کی علامت ھوتی ھیں ۔

Lead-mill : (n) (۱) سیسے کی چادر بنانے کا کارخانہ ۔ (۲) سیسے کی مدور تختی جسے حکاک استعمال کرتے ھیں ۔

Lead monoxide : (n) (کیمیا) مردہ سنگ ۔

کر لے چلنا ۔ (۵) ترغیب دلاکر آمادہ کرنا ؛ کسی کے افعال یا رائے کی رھنمائی کرنا ؛ نتیجے یا فیصلے پر پہنچانا ؛ کرنے کی ترغیب دینا ۔ (٦) (سڑک کے آدمی کو) کس مقام تک پہنچانا ؛ (مجازاً) نتیجہ ھونا ۔ (۷) (رسی کو) چرخی پر چڑھانا ؛ (پانی کو) نالی سے نکالنا یا گذارنا ۔ (۸) بسر کرنا ؛ گذارنا (زندگی کو) ۔ (۹) پیش پیش ھونا ؛ مقدم ھونا ؛ سبقت کرنا ؛ سب سے آگے ھونا ؛ سب سے بڑھ کر ھونا ؛ فائق ھونا ؛ ابتدا کرنا ؛ آغاز کرنا ؛ شروع کرنا ۔ (۱۰) دوڑ میں آگے ھونا ؛ نمونہ دکھا کر ھدایت کرنا ؛ بینڈ میں اگوا ھونا ۔ (۱۱) (تاش) کوئی پتا پہلے چلنا ؛ پہلے کھیلنا ۔ (۱۲) لیڈر ھونا ؛ سرگروہ ھونا ؛ قائد ھونا ۔ (۱۳) مقدمہ میں پیروی کی ابتدا یا رھنمائی کرنا ۔ (۱٤) پہنچانا (خصوصاً گاڑی میں) ؛ گاڑی یا چھکڑے پر لاد کر لے جانا ۔ (۱۵) راستے کی نشاندہی کرنا ؛ (بحری) بندرگاہ کے راستے کا تعین کرنا ۔ (۱٦) الّو بنا کر جو چاھنا کروانا ۔ (۱۷) حیران کرنا ؛ ریٹانا ۔ (۱۸) نشانہ باندھنا (کسی متحرک چیز پر) ۔ (۱۹) (مکہ بازی میں) حریف کو گھونسہ رسید کرنا ۔ (۲۰) راستہ ھونا ؛ رھنمائی کرنا ۔

To lead a bride, woman to the altar, to Church : شادی کرنا ۔

To lead a person a dance : کسی کو حیران کرنا ؛ ریٹانا ۔

To lead by the nose : الّو بنا کر جو چاھنا کرانا ۔

To lead the way : آگے چلنا ؛ رھنمائی کرنا ۔

To lead to or up to : ایسا پتا چلنا کہ حریف کو کوئی خاص پتا چلنا پڑے ۔

Lead : (v) (۱) سیسہ چڑھانا ؛ سیسے کا چوکھٹا چڑھانا ۔ (۲) سیسے کے ٹکڑوں سے چھاپے کے سطور میں فاصلہ دینا ۔ (۳) بندوق کی نال کا سیسے کی تہ جم جانے سے کثیف ھونا ۔ (٤) سیسے سے تولنا ۔

Lead : (a) (۱) رھنما ؛ ابتدا کرنے والا ۔ (۲) نمائشی ؛ اھم ۔

Lead-nail : (n) چھت میں سیسے کی چادروں کو لگانے والی میخ ۔

Lead-ochre : (n) دیکھو Lead monoxide

Lead off : (v) ابتدا کرنا ؛ آغاز کرنا (ناچ یا گفتگو وغیرہ کا) ۔

Lead-off : (n) (۱) ابتدا ؛ سبقت ۔ (۲) ابتدا کرنے والا ؛ شروع کرنے والا ۔ (۳) (مکہ بازی میں) پہلی ضرب ۔

Lead of the crank : (n) انجن کے ایک دھری پہیر کو دوسرے سے اس طرح لگانا کہ زاویہ قائمہ سے زیادہ بڑھ کر ہو ۔

Lead of the valve : صمام کے کھلنے کی مقدار جب انجن مرکز پر ہو ۔

Lead on : (v) (۱) پھسلا کر آگے بڑھانا ۔ (۲) گفتگو کو اصل موضوع کی طرف لے جانا ۔

Lead out : (v) (۱) دیکھو Lead off ۔ (۲) شریک رقص کو رقص گاہ تک لے جانا ۔

Lead-paper : (n) تجربہ کاغذ جس میں سیسہ لگا ہو ۔

Lead-pencil : (n) ایک قسم کے سیسہ نما پتھر کی پنسل ۔

Lead-plant : (n) ایک قسم کی جھاڑی جو میسی سپی وادی کے مغرب میں پائی جاتی ہے اور یقین کیا جاتا ہے کہ یہ سیسے کی موجودگی کو ظاہر کرتی ہے ۔

Lead-plaster: (n) دیکھو Diachylon

Lead-poisoning : (n) سیسے کے زہر سے مسموم ہونا ۔

Lead-spare : (n) دیکھو Anglesite or cerussite

Lead to : (n) نتیجہ ہونا ۔

Lead-tree : (n) (۱) جزائر غرب الہند کا ایک درخت ۔ (۲) فلزی سیسے یا جستے کا بلوری رسوب جو سیسے کے ایسی ٹیٹ کے محلول میں رکھنے سے ملتا ہے ۔

Lead-up : (n) تمہید ۔

Lead up to : (v) تمہید ہونا ؛ (گفتگو کو) کسی موضوع کی طرف پھیرنا ۔

Lead-vitriol : (n) دیکھو Anglesite

Lead-water : (n) شکر سرب کا پتلا محلول ۔

Lead-work : (n) سیسہ جڑنے کا کام ؛ شیشے کے چوکھٹے لگانے کا کام ؛ سیسہ کاری ۔

Lead-works : (n) سیسے کو پگھلا کر صاف کرنے کا کارخانہ ؛ کارخانہ سیسہ کاری ۔

Lead-wort : (n) جنوبی یورپ کا جڑی بوٹی والا ایک پودا ؛ شیترہ ؛ شیترک ۔

Leadage : (n) کان سے جہاز یا ریل تک کوئلہ لے جانے کی دوری ۔

Leaded : (a) (۱) (شیشے کے چوکھٹے) جس میں سیسہ بھرا ہو ۔ (۲) (طباعت) (سطور کے درمیان) سیسے کے ٹکڑوں سے فاصلہ دیا ہوا ۔

Leaden : (a) (۱) سیسے کا ؛ سیسے کی طرح ؛ سیسہ جیسا ۔ (۲) بھاری ؛ سیسے جیسا بنا ۔ (۳) سست ؛ آلسی ؛ بوجھل ۔ (٤) بے لوچ ؛ آہنی (ضابطہ) ۔ (٥) سیسے کے رنگ کا ؛ گھٹیا ؛ معمولی ۔

Leaden : (v) (۱) سیسے کے رنگ کا بنانا ۔ (۲) سیسے کی طرح دبانا ۔

Leaden key / Leaden sceptre : (n) نیند کو مغلوب کرنے والی قوت ۔

Leaden-sword : (n) بیکار یا نکمی تلوار ۔

Leadenly : (adv.) (۱) سیسے کی طرح ۔ (۲) بھاری پن سے ؛ سستی سے ۔

Leadenness : (n) بوجھل پن ؛ سستی ۔

Leader : (n) (۱) رہنما ؛ رہبر ؛ قائد ؛ راہ دکھانے والا ؛ سالار ؛ سر گروہ ۔ (۲) دار العوام کا سرکاری رکن جو کاروائی شروع کرتا ہے ۔ (۳) وکیل جو کاروائی مقدمہ کی رہنمائی کرے ؛ سرکاری وکیل (اعزازی) ؛ سینیر وکیل ۔ (٤) چو اسپہ گاڑی کا

اگلا گھوڑا - (۵) تنے یا سب سے بڑی شاخ کی چوٹی کا کلا - (٦) نس - (٧) مقالہ" ادارت ؛ اداریہ - (٨) (طباعت) نقطوں کی سطر - (٩) ایک کھیل (دیکھو Follow my leader ) -(١٠) غیر مقلد پروٹسٹنٹ فرقے کی کسی جماعت کا رہنما - (١١) (کان کنی) برناله یا جھرنا جس کے رنگ سے معدن کا پتا چلتا ھے - (١٢) (ماہی گیری) ڈوری کا آخری سرا جس میں بنسی لگائی جاتی ھے - (١٣) (طباعت) نقطوں یا ڈیشوں کی رہنما لکیر - (١٤) کسی مشینری کا خاص پہیا -

Follow my leader : ایک کھیل جس میں دوسرے کھلاڑیوں کو اپنے رہنما کی اتباع کرنی پڑ تی ھے ورنہ جرمانہ دینا پڑتا ھے -

Leaderess : (n) رہنما خاتون -

Leaderette : (n) مختصر مقالہ" ادارت ؛ چھوٹا اداریہ ؛ ادارچہ -

Leaderless : (n) بے رہنما ؛ بے رہبر -

Leadership : (n) پیشوائی ؛ رہنمائی ؛ قیادت ؛ سر کردگی -

Leadhillite : (n) سیسے کا سلفیو کاربونیٹ جو سفید موتی سا بلور میں پایا جاتا ھے -

Leading : (n) (١) رہنمائی کرنا ؛ ہدایت کرنا ؛ آگے چلنا - (٢) (سیسے کی کان) پتلی درار جو رگ معدن کی شاخوں کو ملاتی ھے - (٣) رہنمائی ؛ قیادت -

Men of light and leading : قابل اور ذی اثر لوگ -

Leading : (n) کھڑکی کے شیشے کو سیسے دے کر بٹھانا -

Leading : (a) (١) رہنمائی کرنے والا - (٢) نمایاں ؛ خاص ؛ اہم ؛ اول -

Leading article : (n) (١) اداریہ ؛ مقالہ" ادارت ؛ افتتاحیہ - (٢) (تجارت) وہ چیز جو کم قیمت پر بیچی جائے تاکہ اور چیزوں کی بکری زیادہ ہو ؛ تجارت کی خاص اشیاء -

Leading block : (n) غیر محرک چرخی جو قوت کی سمت کو تو بدل دیتی ھے لیکن اس میں اضافہ نہیں کرتی -

Leading-buoy : (n) رہنما پیراک پیپہ -

Leading-business : (n) (تھیٹر میں) سب سے اہم پارٹ -

Leading-case : (n) وہ مقدمہ جو بطور نظیر دوسرے مقدموں کے فیصلہ میں مدد دے -

Leading lady / -man : (n) وہ شخص جو تماشے میں سب سے اہم پارٹ ادا کرے -

Leading-mark : (n) (بحری) رہنما نشانات (مثلاً درخت ، پیراک پیپہ وغیرہ) -

Leading motive : (n) (موسیقی) کسی گانے میں اصل نغمہ یا خیال -

Leading-note : (n) (موسیقی) ساتواں سر -

Leading-question : (n) وہ سوال جس سے مطلوبہ جواب حاصل کیا جائے یا مطلوبہ جواب کی طرف اشارہ کرے ؛ پتے کا سوال ؛ رہنما سوال ؛ ایمائی سوال -

Leading-rein : (n) باگ ڈور -

Leading seventh : (n) (موسیقی) ساتویں سُر کا تار -

Leading-stafff : (n) بیل کی ناتھ کی لکڑی -

Leading stone : (n) مقناطیس ؛ چُمبک ؛ میگنیٹ -

Leading-strings : (n) ڈوریاں جن کو پکڑ کر بچے چلنا سیکھتے ہیں -

In leading-strings : ہر بات میں دوسروں کا محتاج ؛ بچوں کی طرح دوسروں کا محتاج -

Leadingly : (adv.) خاص طور پر ؛ اہم طور پر ؛ رہنمائی کرتے ہوئے -

Leadless : (a) بے سیسہ ؛ بن سیسہ -

Leadsman : (n) وہ ملاح جو پانی کی تھاہ ناپنے کے لئے ساھول ڈالتا ھے -

Leady : (a) سیسہ نما ؛ سیسے کے رنگ کا ۔

Leaf : (n) (۱) پتا ؛ برگ ۔ (۲) پتی ؛ پنکھڑی ۔ (۳) پتے ؛ پتیاں ؛ مجموعہ برگ ؛ تمباکو یا چائے کی پتیاں ۔ (٤) ورق (کتاب) ۔ (٥) چاندی ، سونے وغیرہ کا پتر ؛ چاندی ، سونے کا ورق ؛ ورق طلا یا نقرہ وغیرہ ؛ پنی ۔ (٦) لٹکن (بندوق کی مکھی کا) ؛ پٹ (کواڑ کا) ؛ لٹك تختہ (میز وغیرہ کا) ۔ (۷) چکر یا پہیے کا دندانہ ۔ (۸) (تعمیرات) پتیوں کا نقشہ ۔ (۹) (شراب کا) موسم ۔ (۱۰) سور یا دوسرے جانوروں کے گردے کے اطراف کی چربی ۔ (۱۱) پیٹ کا کنارہ ۔ (۱۲) (بنائی) کرگھے کی چھوٹی ڈوریاں یا تار جو دوہی چوبی شافت کے ذریعہ ملی ہوئی ہوں ۔ (۱۳) اٹھاؤ پُل کا وہ حصہ جو قبضہ پر جڑا رہتا ہو ۔

In leaf : برگ پوش ؛ (درخت) جس کے پتے نکلے ہوئے ہوں ۔

To take a leaf out of (a person's) book : دیکھو Book

To turn over a new leaf : اپنی طرز زندگی کی اصلاح کرنا ۔

Leaf : (v) (۱) پتے نکلنا ۔ (۲) ورق الٹنا ۔ (۳) (صفحہ پر) نمبر ڈالنا ؛ نمبر لگانا ۔ (٤) (رنگ کا) رنگین سطح پر فلس ماہی نما نقش بننا ۔

Leaf-bearing : (a) برگ نما زائدہ والا (کیڑا) ۔

Leaf-beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا ۔

Leaf brass : (n) پیتل کی کند تلوار (شمشیر باز کی) ۔

Leaf-bridge : (n) پل جس میں قبضہ پر تختے لگے رہتے ہیں ۔

Leaf-bud : (n) غنچہ برگ ۔

Leaf-bundle : (n) ریشوں کا مجموعہ جو تنے سے پتیوں تك جاتے ہیں ۔

Leaf-butterfly : (n) ایک قسم کی تتلی ۔

Leaf-climber : (n) بیل جو پتیوں کے سہارے اوپر چڑھتی ہے ۔

Leaf-climbing :(a) پتیوں کے سہارے چڑھنے والی (بیل) ۔

Leaf-crumpler : (n) شمالی امریکا کا ایک قسم کا پروانہ ۔

Leaf-cutter /-cutting : (a) ایک قسم کا کیڑا جو پتیوں کو کاٹتا ہے یا ان کے بعض حصوں کو کاٹ کر کھا جاتا ہے ۔

Leaf-cutting : (n) پتی جس کی قلم لگائی جائے ۔

Leaf-drop : (n) قبل از وقت پتیوں کا گرنا ۔

Leaf-eared : (n) لٹکے ہوئے کانوں والا ۔

Leaf-fall : (n) پت جھڑ ۔

Leaf-fat : (n) سور کے گردوں کے گرد کی چربی ۔

Leaf-flea : (n) ایک قسم کا کیڑا جو پودوں پر رہتا ہے ۔

Leaf-folder : (n) ایک قسم کا پروانہ جس کا پھل روپ اپنی حفاظت کے لئے پتیوں کو موڑ دیتا ہے ۔

Leaf-footed : (a) برگ نما پیروں والا : برگ پا ۔

Leaf-frog : (n) ایک قسم کا مینڈك ۔

Leaf gap : (n) (نباتیات) پودوں کے ریشوں کی تقسیم (غنچہ برگ کے نکلنے کی وجہ سے) ۔

Leaf-gold : (n) (۱) دیکھو Gold-leaf ۔ (۲) ورق کی شکل میں خام سونا ۔

Leaf-green : (n) گہرا سبز ۔

Leaf-green : (n) سبزہ نباتی ؛ سبزینہ ؛ کلوروفل ۔

Leaf-hopper : (n) کیڑوں کی ایک جنس جو زیادہ تر پودوں پر رہتے ہیں ۔

Leaf-insect : (n) کیڑوں کی ایک جنس جن کے بازو اور بعض اوقات پیر پتیوں سے مشابہ ہوتے ہیں ؛ برگ نما حشرہ ۔

Leaf-lard : (n) لارڈ (شحم خنزیر) جو سور کی پرت دار چربی سے تیار کیا جاتا ہے ۔

Leaf-lichen : (n) کائی کی ایک جنس ۔

Leaf-louse : (n) ایک قسم کا روکھ جوں جو پتیوں پر کثرت سے ہوتا ھے ۔

Leaf-metal : (n) دھات کا ورق ۔

Leaf-miner : (n) ایک قسم کا چھوٹا بھوا ۔

Leaf-mould : (n) برگی کھاد؛ پت کھاد؛گلے سڑے پتوں کی پھپھوندی ۔

Leaf-nosed : (a) تھوتھنی پر برگ نما زائدہ والا ۔

Leaf-opposed : (a) مقابل برگ ۔

Leaf-plant : (n) وہ پودا جسے پتیوں کے لئے لگایا جائے (ساگ ، چائے ، تمباکو وغیرہ کے پودے) ۔

Leaf-red : (n) دیکھو Carthamus red

Leaf-roller : (n) بعض تتلیوں یا پتنگوں کے پھل روپ جو درخت کی پتیوں کو (جن پر وہ کثرت سے ہوتے ہیں) لپیٹ دیتے ہیں ۔

Leaf-rosette : (n) پتیوں کا گلاب نما گچھا ۔

Leaf-rust : (n) فطر زنگ ؛ زنگ گیاھی ۔

Leaf-scale : (n) پودوں کے ڈنٹھل کا پوست جو پتا بن جاتا ھے ۔

Leaf-scar: (n) داغِ برگ ؛ نشانِ برگ ۔

Leaf-sheath : (n) برگی غلاف ۔

Leaf-sight : (n) بندوق کی مکھی کا لٹکن ۔

Leaf-spine : (n) خار برگ ؛ وہ کانٹا جو ڈنٹھل کی بجائے پتی سے نکلے ۔

Leaf-table : (n) میز جس میں لٹک تختہ لگا ہو ۔

Leaf-tendril : (n) برگ تور ؛ برگ جلتہ ؛ متغیر پتے کا سوت یا داڑھی جس کے سہارے ایک درخت دوسرے درخت سے مل جائے ۔

Leaf-thorn : (n) دیکھو Leaf-spine

Leaf-tobacco : (n) تمباکو کے پتے ؛ خام تمباکو ۔

Leaf-trace : (n) (نباتیات) برگ جا ؛ پتے کی موٹی رگ جو ڈنٹھل سے ملتی ھے ۔

Leaf-valve : (n) قبضہ دار صمام ۔

Leaf-wasp : (n) آرہ مکھی ؛ ذبابة المنشاری ؛ ایک قسم کی مکھی جو درختوں کو نقصان پہنچاتی ھے ۔

Leaf-work : (n) پتیوں سے مشابہ آرائشی کام ۔

Leafage : (n) (۱) پتوں کا مجموعہ ۔ (۲) شاخ و برگ (بطور آرائش) ۔

Leafed : (a) (۱) برگ دار ؛ پتیوں والا ۔ (۲) چوڑے کناروں والا ۔

Leafiness : (n) پر برگی ؛ گھناپن ۔

Leafless : (n) بے برگ ؛ بے پتیوں کا ۔

Leaflessness : (n) بے برگی ۔

Leaflet : (n) (۱) (نباتیات) پتی ؛ برگچہ ۔ (۲) ننی پتی ؛ کونپل ۔ (۳) (حیوانیات وتشریح) برگ نما عضو ۔ (٤) دستی اشتہار ؛ دو ورقی رسالہ ۔

Leafy : (a) (۱) برگ پوش ؛ پر برگ ؛ پتے دار ؛ کثیر برگہ ۔ (۲) بڑے پتوں والا ۔ (۳) برگ نما ؛ ورق سا ۔

League : (n) مسافت کاپیمانہ جو بہ قدر تین میل کے ہوتا ھے ؛ فرسخ ۔

Marine league : تین بحری میل ۔

League : (n) (۱) اتحاد ؛ ایتلاف ۔ (۲) انجمن اتحاد ؛ متحدہ جماعت ؛ لیگ ۔ (۳) کھیں کود (خصوصاً فٹ بال) کی انجمنوں کے درمیان مقابلہ ۔

In league with : ایتلاف یا اتحاد رکھنے والا ۔

League : (v) (۱) ایتلاف یا اتحاد کرنا ۔ (۲) انجمن میں شامل ہونا ۔

League of Nations : (n) انجمن اقوام ۔

League-table : (n) لیگ کے اراکین کی فہرست (بلحاظ رتبہ) ۔

Leaguer : (n) (۱) محاصرہ ؛ گھیرا ۔ (۲) محاصرے کی چھاؤنی یا پڑاؤ ۔

In leaguer : محاصرہ کئے ہوئے ۔

Leaguer : (n) لیگ کا رکن ؛ انجمن اتحاد کا رکن ؛ ایتلاف کا رکن ۔

Leaguer : (n) (۱) عرق ناپنے کا پیمانہ ۔ (۲) شراب یا تیل کا پیپا ۔ (۳) (بحری) پانی رکھنے کا سب سے بڑا پیپا ۔

Leaguer : (v) محاصرہ کرنا ؛ گھیرا ڈالنا ۔

Leak : (n) (۱) رخنہ ؛ چھید ؛ سوراخ ؛ درز ؛ دراڑ (جس میں سے پانی وغیرہ ٹپکے) ۔ (۲) تراوش ؛ ٹپکا ۔ (۳) (برقیات) اخراج ؛ لیک ۔ (٤) پانی جو سڑے ہوئے پھل یا ترکاریوں سے ٹپکتا ہے ۔ (٥) پیشاب کرنا ۔

To spring a leak : سوراخ ہو جانا ؛ چھید ہو جانا ۔

Leak : (v) (۱) رسنا ؛ ٹپکنا ؛ چونا ۔ (۲) بھید ظاہر ہونا ؛ آہستہ آہستہ فاش ہوجانا یا پھیل جانا ۔ (۳) ٹپکانا ؛ چوانا ۔ (٤) پیشاب کرنا ۔ (٥) (شراب کشی) آہستہ آہستہ بہانا ۔

Leak out : (v) فاش ہو جانا ؛ ظاہر ہو جانا ۔

Leakage : (n) (۱) رساؤ ؛ ٹپکاؤ ؛ اخراج ؛ تراوش ؛ ٹپکا ۔ (۲) راز کا افشا ۔ (۳) (روپئے کا) غبن ؛ خرد برد ۔ (٤) رساؤ کی گنجائش ۔

Leaker : (n) (۱) بال پڑا ہوا انڈا ۔ (۲) محفوظ کی ہوئی چیزوں کا ٹپکنے والا ڈبہ ۔

Leakiness : (n) سوراخ دار ہونا ؛ ضعف مثانہ ؛ پیٹ کا ہلکا ہونا ۔

Leakproof : (a) رساؤ روک ۔

Leaky : (a) (۱) سوراخ دار ؛ رسنے والا ؛ ٹپکنے والا ۔ (۲) ضعف المثانہ ؛ پیشاب نہ روک سکنے والا ۔ (۳) پیٹ کا ہلکا ؛ بھید ظاہر کرنے والا ؛ راز فاش کرنے والا ۔

Leal : (a) (۱) وفا دار ؛ با وفا ؛ دیانت دار ۔ (۲) صحیح ؛ حقیقی ؛ ٹھیک ؛ ٹھیک ٹھیک ۔ (۳) (مکہ یا گولی) ٹھیک نشانہ پر لگی ہوئی ۔

Land of the leal : بہشت ؛ جنت ؛ فردوس ؛ خلد ۔

Leal / Leally : (adv.) وفا داری سے ؛ صحیح طور پر ۔

Lealty : (n) وفا داری ؛ دیانت داری ۔

Leam : (n) روشنی ؛ شعلہ ؛ چمک ؛ شعاع ؛ کرن ؛ ضو ۔

Leam : (n) دلدلی علاقوں کی نالیاں ۔

Leam : (v) چمکنا ؛ دمکنا ؛ جھلکنا ۔

Leam : (v) بھوسی سے (جوز کو) الگ کرنا ۔

Leamer : (n) پکا ہوا جوز (جو چھلکے سے الگ ہونے والا ہو) ۔

Leamer : (n) سگ تازی ؛ شکاری کتا ۔

Lean : (n) جھکنا ؛ جھکاؤ ؛ ٹیک لگانا ؛ ڈھال ؛ میلان ؛ رجحان ۔

On the lean : مائل ؛ جھکا ہوا ۔

Lean : (a) (۱)دبلا ؛ لاغر ؛ پتلا ۔ (۲) ہلکی ؛ کم ؛ غذائیت سے خالی ؛ غیر مقوی (غذا) ۔ (۳) بغیر چربی کا (گوشت) ۔ (٤) کم ؛ ناکافی ؛ قلیل ؛ تھوڑا ۔ (٥) منافع سے خالی ؛ بے یافت ۔ (٦) فنی اختصار پسند ؛ طرز یا اسلوب سے متعلق ۔

Lean : (n) (۱) کسی چیز کا لاغر حصہ خصوصاً بے چربی کا گوشت ۔ (۲) (طباعت) کام جس کی اجرت کم ہو ۔

Lean : (v) (۱) ٹیک لگانا ؛ تکیہ لگانا ؛ سہارا لینا ؛ (چیز کا) سہارے پر رکھا ہونا ؛ ٹکا ہونا ۔ (۲) بھروسہ کرنا ؛ اعتماد کرنا ؛ تکیہ کرنا ۔ (۳) جھکنا ؛ جھکانا ۔ (٤) ایک طرف جھک کر کھڑا ہونا ۔ (٥) مائل ہونا ؛رجحان ہونا ۔ (٦) حامی ہونا ؛

طرفدار ہونا ؛ طرفداری کرنا ۔ (۷) جھکانا ؛ ڈھال بنانا ۔ (۸) زور ڈالنا ؛ زور دینا (کسی چیز پر) ۔ (۹) آڑا یا ترچھا ہونا ۔

Lean against : (v) مخالف ہونا ؛ ناسازگار ہونا ۔

Lean-strokes : (n) (کسی حرف کا) ہلکا خط ۔

Lean-to : (n) اُسارا ؛ سائبان ؛ زائد ڈھلوان چھت ۔

Lean-to : (a) اُسارے سے متعلق ؛ سائبان میں رکھا ہوا ۔

Lean upon : (n) (فوج) محافظت کے لئے ایک بازو پر رکھنا (دیوار ، دھس وغیرہ) ۔

Lean work : (n) منافع سے خالی کام ؛ کار بے یافت ۔

Lean year : (n) خشک سال ؛ قحط کا سال ۔

Leaning : (n) (۱) جھکاؤ ؛ سہارا ؛ بھروسہ ۔ (۲) (طرفداری کا) میل ؛ میلان طبع ؛ رجحان ۔

Leaning-note : (n) دیکھو Appoggiatura

Leaning-stock : (n) (۱) سہارا ؛ ٹیک ۔ (۲) (ارگن باجے کا) وہ حصہ جس پر نلکی رہتی ہے ۔

Leaning tower : (n) مائل مینار ۔

Leanly : (adv.) قلیل مقدار میں ؛ قلت سے ؛ ناکافی طور پر ۔

Leanness : (n) لاغری ؛ دبلاپن ؛ قلت ؛ کمی ۔

Leap : (n) (۱) کود ؛ پھلانگ ؛ چھلانگ ؛ جست ؛ تڑپ ۔ (۲) وہ چیز جسے پھاندنا ہو ۔ (۳) (جفتی میں جانوروں کا) مادہ پر چڑھنا ۔ (٤) دریا کا نیچے کی طرف گرنا ۔ (٥) (کان کنی) رخنہ ؛ رگہ ۔ (٦) (موسیقی) دراز وقفہ سُر ۔ (۷) تیز اور اچانک اضافہ ۔

A leap in the dark : اپنے کو جوکھم میں ڈالنا ۔

By leaps and bounds : حیرت انگیز رفتار سے ؛ نہایت تیزی سے ؛ دن دونی رات چوگنی رفتار سے ۔

Leap : (n) (۱) ٹوکری ۔ (۲) ٹوکری جس سے مچھلی پکڑتے اور رکھتے ہیں ۔

Leap : (v) (۱) کودنا ؛ پھاندنا ؛ پھلانگنا ؛ اچھلنا ۔ (۲) (دل یا نبض کا) دھڑکنا ؛ پھڑکنا (خصوصاً غیر معمولی رفتار سے) ؛ بے قاعدہ طور پر چلنا ۔ (۳) اچانک ایک حالت بدل کر دوسری حالت اختیار کرنا ۔ (٤) (موسیقی) ایک سُر سے دوسرے سُر پر دراز وقفے کے ساتھ جانا ۔ (٥) اچانک پہلو بدلنا ۔ (٦) (نر جانوروں کا) مادہ پر چڑھنا (جفتی میں) ۔

Leap-day : (n) لوند کا دن ؛ ۲۹ فروری کی تاریخ ؛ یوم زائد ۔

Leap-frog : (n) گھوڑی سٹیا ؛ کودا کود ؛ ایک کھیل جس میں کچھ لڑکے جھک کر اور ٹانگیں پھیلا کر کھڑے ہوتے ہیں اور دوسرے ان کی پیٹھ پر سے پھاندتے ہیں ۔

Leap-frog : (v) محراب بناکر کھڑا ہونا یا پیٹھ پر سے پھاندنا ۔

Leap-year : (n) لوند کا سال ؛ سال کبیسہ ۔

Leaper : (n) کودنے والا ؛ پھلانگنے والا ۔

Leaping : (n) کود ؛ پھاند ؛ پھلانگ ؛ چھلانگ ؛ جست ۔

Leaping : (n) کودنے والا ؛ پھلانگنے والا ۔

Leaping-head / -horn : (n) زین کا محراب نما حصہ ۔

Leaping spider : (n) ایک قسم کا اچھلنے والا مکڑا ۔

Leaping time : (n) جوانی ؛ شباب ؛ اچھل کود کا زمانہ ۔

Leapingly : (adv.) اچھلتے ہوئے ؛ پھلانگتے ہوئے ۔

Lear : (n) تعلم ؛ آموزش ؛ تعلیم ؛ درس ۔

Lear : (n) (بھیڑیا مویشی کا) رنگ (زمین کی نوعیت کی وجہ سے) ۔

Lear : دیکھو Lair / Leer / Lere

Learn : (v) (۱) سیکھنا ؛ (علم) حاصل کرنا ۔ (۲) حفظ کرنا ؛

ازبر کرنا ۔ (۳) اطلاع پانا ؛ مطلع ہونا ؛ آگاہ ہونا ؛ خبر ہونا ؛ دریافت کرکے معلوم کرنا ؛ معلوم کرنا ۔ (٤) پڑھنا ؛ تعلیم پانا ۔ (٥) پڑھانا؛ تعلیم دینا ۔

Learnable : (a) سیکھنے کے قابل ؛ جو سیکھا جا سکے ۔

Learned : (a) (۱) عالم ؛ دانا ؛ فاضل ۔ (۲) فاضلانہ ؛ عالمانہ ۔ (۳) (عدالت میں وکیلوں سے خطاب کے لئے) فاضل ۔ (٤) علمی ؛ عالمانہ (پیشہ یا الفاظ) ۔

Learnedly : (adv.) عالمانہ طریقے سے ؛ فاضلانہ انداز سے ؛ عالموں کی طرح سے ۔

Learnedness : (n) عالم ہونا ؛ فاضل ہونا ؛ عالمانہ ہونا ؛ علم وفضل ۔

Learner : (n) آموزندہ ؛ سیکھنے والا ؛ متعلم ؛ طالب علم ؛ شاگرد ۔

Learning : (n) (۱) سیکھنا ؛ آموزش ؛ تعلم ۔ (۲) علم ؛ فضل ؛ علمیت ؛ معلومات ؛ ذخیرۂ علوم ۔

The new learning : یونانی علم و ادب وغیرہ جو انگلستان میں نشاۃ ثانیہ کے زمانے میں رائج ہوئے ۔

Leary : چالاک ؛ کائیاں ۔

Leasable : (a) قابل اجارہ ۔

Lease / leaze : (n) چراگاہ ؛ مرغزار ۔

Lease : (n) جھوٹ ؛ دروغ بیانی ۔

Lease : (n) (۱) اجارہ ؛ پٹہ ۔ (۲) اجارہ کی مدت ۔ (۳) (آسٹریلیا) قطعۂ اراضی جو کان کنی کے لئے اجارہ پر دیا جائے ۔

A new lease of life : از سر نو زندگی (بیماری یا مصیبت دور ہونے کے بعد) ۔

Lease : (n) (۱) (پارچہ بافی) تانا ۔ (۲) گول سوراخ والی ڈوری ۔

Lease : (v) (۱) جمع کرنا ؛ چننا ۔

Lease : (v) پٹے یا اجارے پر دینا یا لینا ۔

Leasehold : (n) پٹہ ، اجارہ ؛ اجارہ داری ۔

Leaseholder : (n) پٹہ دار ؛ اجارہ دار ۔

Leaser : (n) خوشہ چیں ۔

Leaser : (n) اجارہ دار ؛ پٹہ دار ۔

Leash : (n) (۱) تسمہ یا ڈوری جس میں کتےکو باندھ کر ساتھ لے جاتے ہیں ۔ (۲) تین کتوں یا خرگوشوں کا تکڑم یا مجموعہ ۔ (۳) (پارچہ بافی) گول سوراخ والی ڈوری ۔ (٤) تسمہ جس سے باز کو باندھتے ہیں ۔ (٥) اختیار ؛ قابو ؛ قید ۔ (٦) تین شخصوں کی جماعت ۔

The leash : دوڑانے کا طریقہ ۔

Leash : (v) (۱) تسمہ یا ڈوری سے جوڑنا یا باندھنا ۔ (۲) ضبط کرنا ؛ روکنا ؛ باز رکھنا ۔ (۳) ملاکر جوڑنا (خصوصاً تین تین ایک ساتھ کر کے) ۔

Leasing : (n) جھوٹ ؛ دروغ ؛ دروغ گوئی ۔

Leasing-maker : (n) جھوٹا ؛ دروغ گو ۔

Leasing-making : (n) زبانی بغاوت ۔

Leasow : (n) چراگاہ ؛ مرغزار ۔

Least : (a) سب سے چھوٹا ؛ سب سے کم ؛ کمترین ؛ اقلّ ۔

At least : بہر حال ؛ کم سے کم ؛ اور نہیں تو اتنا ؛ ایسا ۔

At the least : کم سے کم ؛ چھوٹے سے چھوٹے تخمینے کے لحاظ سے ۔

In the least : ذرا بھی ؛ بالکل ۔

The least : کچھ بھی ۔

To say the least (of it) : بہت کم کرکے لیکن تب بھی ؛

کم سے کم ؛ کتنا بھی گھٹاؤ تو بھی ۔

Least : (adv.) سب سے کم (طرح سے) ۔

The least : سب سے کم طرح سے ۔

Least common multiple : (n) ذو اضعاف اقل ؛ مخفف .L.C.M ۔

Leastways : (adv.) یا کم سے کم ؛ یا یوں کہئے کہ ؛ یہ نہیں تو ۔

Leastwise : (adv.) دیکھو Leastways

Leat : (n) پن چکی نہر ؛ کھائی ؛ لیٹ ؛ پن چکی تک پانی لے جانے والی نہر ۔

Leather : (n) (۱) چمڑا ؛ پکا چمڑا ؛ چرم ۔ (۲) چمڑے کی چیز ؛ چرمی شے ؛ پالش کرنے کا چمڑا ۔ (۳) چمڑے کا تسمہ یا پٹی ۔ (٤) کرکٹ کی گیند یا فٹ بال ۔ (٥) (جمع) برجس ؛ چمڑے کے موزے ۔ (٦) (عام) کھال ؛ جلد (آدمی کی) ۔ (۷) کتے کے کان کا لٹکتا ہوا حصہ ۔ (۸) چرمی تسمہ (بچوں کی تنبیہ کے لئے) ۔ (۹) پمپ کا واشر ۔

American leather : ایک قسم کا روغنی کپڑا ۔

Nothing like leather : اپنی چیز سب سے اچھی ؛ اپنا فائدہ سب سے مقدم ۔

Patent leather : چمڑا جس پر نفیس سیاہ وارنش ہو ۔

To lose leather : جلد پر خراش پڑجانا ؛ کھروچ یا کھروچا پڑ جانا ؛ جلد کا رگڑ سے چھل جانا ۔

Leather : (v) (۱) چمڑا چڑھانا ۔ (۲) تسمے سے مارنا ؛ مارنا ؛ زدو کوب کرنا ۔ (۳) کڑی محنت کرنا ۔

Leather : (a) چرمی ؛ چمڑے کا ۔

Leather-back : (n) ایک قسم کا کچھوا ۔

Leather-bark : (n) ایک درخت کا نام ۔

Leather-board : (n) مصنوعی چمڑا ۔

Leather-carp : (n) سیم ماہی کی ایک قسم جو بے فلس ہوتی ہے ۔

Leather-coat : (n) گیروے رنگ کے سخت چھلکے والا سیب ۔

Leather-flower : (n) شمالی امریکا کا بیل کی طرح چڑھنے والا ایک پودا ۔

Leather-head : (a&n) (۱) (عام) کوڑھ مغز ؛ بیوقوف ؛ احمق ۔ (۲) (آسٹریلیا) طیرطاس ؛ Philemon جنس کا ایک آسٹریلیائی پرند ۔

Leather-jacket : (n) (۱) ایک قسم کی سخت جلد والی مچھلی ۔ (۲) ایک قسم کا کیک ۔ (۳) (آسٹریلیا) سخت چھال والے درختوں میں سے کوئی ایک ۔ (٤) ایک کیڑے کا پہل روپ ۔

Leather-leaf : (n) شمالی امریکا کی ایک سدا بہار جھاڑی ۔

Leather-mouthed: (a) سخت منہ والا (مثلاً گھوڑا ، مچھلی وغیرہ) ۔

Leather-neck : (n) سپاہی ۔

Leather-plant : (n) نیوزی لینڈ کا ایک درخت ۔

Leather-turtle : (n) دیکھو Leather-back

Leather-wing : (n) چمگادڑ ۔

Leather-wood : (n) (۱) شمالی امریکا کی ایک جھاڑی جس کی چھال سخت ہوتی ہے ۔ (۲) تسمانیہ کا ایک درخت ۔

Leatherette : (n) مصنوعی چمڑا ؛ کپڑا یا کاغذ جو چمڑے کی طرح معلوم ہو ۔

Leathern : (a) (۱) چرمی ؛ چمڑے کا بنا ہوا ۔ (۲) چمڑے سا ۔

Leatheroid : (n) روئی کا کاغذ جو کیمیاوی عمل کرنے سے چرم خام سے مشابہ ہوتا ہے ؛ چرم نما کاغذ ۔

Leatherware : (n) چرمی اشیاء ۔

Leathery : (a) (۱) چمڑے جیسا ؛ چرم نما ۔ (۲) (نباتیات)

چرمی ۔ (۳) سخت (گوشت وغیرہ) ۔

Leathwake : (a) لچکدار ؛ لچکیلا ۔

Leave : (n) (۱) اجازت ؛ اذن ۔ (۲) رخصت ؛ چھٹی ؛ میعاد رخصت ۔ (۳) (بلیرڈ) وہ حالت جس میں دوسری بار کھیلنے کے لئے گیند کو چھوڑ دیا جاتا ھے ۔

By your leave : (اکثر طنزاً) گستاخی معاف آپ کو زحمت تو ھوگی (ذرا سامنے سے ہٹ جائیے) ۔

On leave : چھٹی پر ۔

To take one's leave : رخصت ھونا ؛ الوداع کہنا ؛ خیرباد کہنا ۔

To take leave of one's senses : ھوش و حواس کھودینا ؛ مجنوں ھوجانا ۔

Leave : (v) (۱) چھوڑدینا ؛ چھوڑ جانا ؛ رہنے دینا ۔ (۲) ترکے میں چھوڑنا ۔ (۳) چھوڑنا ؛ باقی رکھنا ؛ اٹھا رکھنا ؛ بدستور رہنے دینا ۔ (٤) حوالے کرنا ؛ سپرد کرنا ؛ کسی کی مرضی پر چھوڑنا ۔ (٥) کوئی کام کرنے دینا ؛ دخل دینے سے باز رہنا ۔ (٦) لے جانا (ہدایت ، پیغام ، چیز) ؛ چھوڑنا ۔ (۷) (کسی شخص کے پاس سے) جانا ؛ جدا ھونا ؛ رخصت ھونا ۔ (۸) روانہ ھونا (کسی مقام کے قصد سے) ۔ (۹) کسی چیز کے پاس سے گزر جانا ؛ کسی چیز کو چھوڑ کر گزرجانا ۔ (۱۰) خدمت ؛ ملازمت یا تعلق ترک کرنا ۔ (۱۱) ہاتھ اٹھانا ؛ دست بردار ھونا ؛ ساتھ چھوڑنا ۔ (۱۲) ناکافی ھونا ؛ غیر معقول ھونا ؛ ناقابل اطمینان ھونا ۔ (۱۳) باقی بچنا ؛ باقی رہنا ۔ (۱٤) اکیلا رہ جانا ؛ شکست کھانا ۔ (۱٥) انحراف کرنا ۔

To be left : بچنا ؛ رہ جانا ۔

To be (well etc.) left : معقول ترکہ پانا ۔

To get (or be) left : اکیلا رہ جانا ؛ شکست کھانا ۔

To leave alone : کسی کو اس کے حال پر چھوڑدینا ؛ کسی کے معاملے میں دخل نہ دینا ؛ نہ چھیڑنا ۔

To leave go (of)/hold (of)/loose (of): گرفت چھوڑ دینا ۔

To leave it at that : اس معاملے کو یہیں پر چھوڑدو ۔

To leave (something) to be desired : ناقابل اطمینان ھونا ۔

To leave undone/-unsaid : چھوڑدینا ؛ باز رہنا ؛ پرہیز کرنا ۔

Leave : (v) پتیاں نکلنا ۔

Leave behind : (v) چھوڑ کر چلا جانا ؛ (کسی مقام سے) گزر جانا ؛ آثار وغیرہ چھوڑ جانا ۔

Leave off : (v) (استعمال) ترک کرنا ؛ (عادت) چھوڑدینا ؛ ختم کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ خاتمہ کرنا ؛ خاتمہ ھونا ۔

Leave out : (v) چھوڑ دینا ؛ بھول جانا ۔

Leave over : (v) بے باق نہ کرنا ؛ بقایا رہنے دینا ۔

Leave-taker : (n) الوداع کہنے والا ؛ رخصت لینے والا ۔

Leave-taking : (n) الوداع ؛ رخصت ۔

Leaved : (a) (۱) پتے دار ؛ پتی والا ۔ (۲) (خاص قسم کی تعداد کی) پتیوں والا ۔ (۳) ورقہ نما ۔ (٤) دو پٹوں والا (کواڑ) ۔ (٥) ورق دار ۔

Leaven : (n) (۱) خمیر ؛ خمیر مایہ ۔ (۲) وہ اثر جو کسی چیز میں سرایت کرکے اس کی ماہیت بدل دے ۔ (۳) کسی صفت کا شائبہ یا آمیزش ۔ (٤) موثر عامل ۔

Of the same leaven : ملتی جلتی صفت یا قسم کا ۔

The old leaven : : دور جہالت کے آثار باقیہ ؛ پرانی لاگ ؛ فطری معصیت ۔

Leaven : (v) (۱) خمیر اٹھانا ۔ (۲) کسی چیز میں سرایت کرکے اس کی ماہیت بدل دینا ؛ معتدل کرنا ؛ امتزاج کرنا ؛ سمانا ۔

Leavenous : (a) خمیری ۔

Leaver : (n) چھوڑ دینے والا ؛ ترکے میں چھوڑنے والا ۔

Leaving : (n) (۱) چھوڑنا ؛ ترک کرنا ۔ (۲) (عموماً جمع) متروکہ ؛ چھوڑی ہوئی چیز ؛ ردی ؛ بچا کھچا سامان ؛ پسماندہ ۔

Leaving-book : (n) (Eton میں) کتاب جو رخصت ہوتے وقت دوست تحفے میں دیتے ہیں ۔

Leaving-shop : (n) (عامیانہ) گروی کی بے لائسنس دکان ؛ گروی کی وہ دکان جس نے چیزیں رہن میں لینے کا لائسنس نہ حاصل کیا ہو ۔

Leavy : (a) دیکھو Leafy

Lehan/Lebban/Leben : (n) جما ہوا کھٹا دودھ جسے عرب بطور مشروب استعمال کرتے ہیں ؛ لبن ۔

Lecanomancy : (n) آبگیر میں پانی کا معائنہ کر کے فال نکالنا ۔

Lecanorate : (n) Lecanoric Acid کا نمک ۔

Lecanoric acid : (n) ایک بلوری مادہ جو بعض قسم کی کائیوں سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Lecanorin : (n) دیکھو Lecanoric acid

Lech : (n) ایک کلٹی یادگار نشان ۔

Leche : (n) جنوبی افریقہ کا آبی مرگ ۔

Lecher : (n) عیاش ؛ بد کار ؛ زانی ؛ تماش بیں ۔

Lecherous : (a) بدکار ؛ زنا کار؛ عیاشانہ ۔

Lecherously : (adv.) عیاشانہ ؛ بدکارانہ ۔

Lecherousness : (n) عیاشی ؛ بدکاری ۔

Lechery : (n) عیاشی ؛ بدکاری ؛ زنا کاری ؛ شہوت پرستی ۔

Lechosa : (n) پپیتا ۔

Lecithin / Lecithine : (n) زرد پن ۔

Lectern : (n) گرجوں میں لکھنے یا گانے کا ڈیسک ؛ رحل ۔

Lection : (n) بائبل کی قرات یا درس ؛ کتاب مقدس کا درس ۔

Lectionary : (n) وہ کتاب جس میں نماز میں پڑھے جانے والے بائبل کے رکوع درج ہوں ۔

Lectisternium : (n) (قدیم روما ) ایک مذہبی رسم جس میں دیوتاؤں کو کوچ پر بٹھا کر ان کے سامنے کھانا رکھ دیا جاتا تھا ۔

Lector : (n) (۱) توریت یا انجیل کی آیتوں کو پڑھنے والا ۔ (۲) مقرر ؛ لکچرار ؛ ریڈر ۔

Lecture : (n) (۱) درس زبانی ؛ تقریر ؛ کسی مضمون پر تقریر یا بیان ؛ خطبہ ۔ (۲) تنبیہ ؛ سرزنش ؛ وعظ ۔

To read (a person) a lesson : سرزنش کرنا ؛ تنبیہ کرنا ۔

Lecture : (v) (۱) تقریر کرنا لکچر دینا ۔ (۲) لکچر کے ذریعے تعلیم دینا ؛ زبانی درس دینا ۔ (۳) تنبیہ کرنا ؛ سرزنش کرنا ۔

Lecturee : (n) (۱) تقریر سننے والا ۔ (۲) تنبیہ پانے والا ۔

Lecturer : (n) (۱) مقرر ؛ لکچرار ۔ (۲) نائب واعظ (انگلستان کے کلیسا کا) ۔

Lecturership / Lectureship : (n) لکچرار کا عہدہ یا خدمت ۔

Lecturette : (n) مختصر لکچر ۔

Lecturn : (n) دیکھو Lectern

Lecyth : (n) (نباتیات) ایک درخت ؛ لیستھ ۔

Lecythid : (a) لیستھ سے متعلق ۔

Lecythoid : (a) تنگ گردن والے ظرف یا بوتل سے مشابہ ۔

Lecythus : (n) تنگ گردن والا ظرف یا بوتل جس میں قدیم یونانی تیل یا مرہم وغیرہ رکھتے تھے ۔

Led-captain : (n) کسی سے منسلک رہنے والا ؛ کسی پر منحصر کرنےوالا ؛ دست نگر ؛ طفیلی ؛ جلو دار ؛ حاشیہ نشیں ۔

Led-horse : (n) گھوڑا جسے سائیس باگ پکڑ کر لے جائے ؛ بار برداری کا گھوڑا یا ٹٹو ؛ فالتو گھوڑا ۔

Ledge : (n) (۱) دیوار وغیرہ کے باہر کا نکلا ہوا تختہ یا پتھر ؛ کگر ؛ کنگنی ؛ بدّہ ۔ (۲) پہاڑی یا چٹان کے پہلو کا باہر نکلا ہوا حصہ ؛ چھجا ؛ پشت چٹان ۔ (۳) چٹانوں کا سلسلہ (خصوصاً پانی کے اندر) ۔ (٤) (کان کنی) چٹان کی پرت جس میں دھات موجود ہو ؛ دھات پرت ؛ اگھ ۔ (٥) لکڑی کا افقی آکل یا پٹی ۔ (٦) (بحری) لکڑی کا چھوٹا ٹکڑا جو شہتیروں کے درمیان ، عرشے کے نیچے ترچھا لگا رہتا ہے ۔ (٧) (قلعہ) فصیل اور خندقوں کے درمیان کی منڈیر ۔

Ledged : (a) کگردار ؛ چھجے دار ؛ دھات پرت رکھنے والا ۔

Ledged door / - door : (n) کگر دار دروازہ یا بنّے دار دروازہ ۔

Ledgement / Ledgment : (n) (۱) (تعمیرات) کور ؛ کنگنی ۔ (۲) سطح کا نکلا ہوا حصہ ۔

Ledger : (n) (۱) بہی کھاتا ؛ پکی بہی ؛ بڑی بہی ۔ (۲) پاڑ کی افقی لکڑیاں (جو روکار کے متوازی ہوں) ؛ اڑننڈا ۔ (۳) قبر کی چپٹی تختی ؛ قبر کا تعویذ یا لوح مزار ۔ (٤) (مچھلی وغیرہ کا) چارہ جو کسی جگہ لگایا جائے ۔ (٥) چکی کا نچلا پتھر ۔

Ledger : (v) مچھلی کا چارہ استعمال کرنا ۔

Ledger-bait : (n) مچھلی کا چارہ جو ایک جگہ پر رہتا ہے ۔

Ledger-blade : (n) کپڑا کاٹنے کی مشین کا غیر متحرک پھل یا چھری ۔

Ledger-book : (n) کھاتا بہی ؛ بہی ۔

Ledger-line : (n) (موسیقی) یورپی موسیقی کے پانچ متوازی خطوط کے نقشے میں چھوٹی لکیر جو اسی نقشے کے اوپر یا نیچے اضافہ کی گئی ہو ۔

Ledger-millstone : (n) چکی کا نچلا پتھر ۔

Ledger-stone : (n) قبر کی چپٹی تختی ۔

Ledger-wall : (n) (کان کنی) دھات کی پرت کے نیچے اور اوپر کی پرت ۔

Ledget /-it : (n) نکلا ہوا ٹکڑا ۔

Ledgy : (a) کگردار ؛ چھجے دار ؛ دھات پرت رکھنے والا ۔

Lee / Lew : (n) (۱) آڑ ؛ پناہ ۔ (۲) (بحری) (جہاز کا) محفوظ پہلو جو ہوا کے رخ سے پرے ہو ؛ محفوظ رخ ۔

In/Under (the) lee of : حفاظت میں ؛ پناہ میں ۔

On/Under (the) lee : ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف ۔

Lee : (a) (بحری) محفوظ پہلو کی طرف کا ۔

Lee-anchor : (n) (بحری) محفوظ پہلو کی طرف کا لنگر ۔

Lee-board : (n) تختوں کا ڈھانچہ جو پھٹے پیندے کے جہازوں کے پہلو میں ہوتا ہے اور انحراف کو کم کرنے کے لئے پانی میں لٹکا دیا جاتا ہے ۔

Lee-bow : (n) (بحری) جہاز کا مستک جس کو ہوا کے رخ سے ہٹا لیا جاتا ہے ۔

Lee-bow : (v) (جہاز کے) ہوا سے محفوظ پہلو سے بہنا (جوار کا یا رو کا) ۔

Lee-gage : (n) ایک جہاز کا مقام دوسرے جہاز اور ہوا کی نسبت سے ۔

Lee-latch : (n) (بحری) ہوا سے محفوظ رخ کی طرف مڑنا ۔

Lee-most : (a) (بحری) ہوا سے محفوظ رخ سے آگے ۔

Lee-shore : (n) سمندر کا کنارہ جو جہاز کے محفوظ پہلو کے مقابل ہو ۔

Lee-side / Lew side : (n) جہاز کا پہلو جو ہوا سے محفوظ ہو ۔

Lee-way /Leeway (n) (۱) (بحری) ہوا سے محفوظ رخ کی طرف انحراف ۔ (۲) معیار اور واقعہ کے درمیان پیمانہ؛ تناقض ۔ (۳) کسی معیار یا مقصود سے درجہ؛ انحراف ۔ (٤) روا داری ؛ برداشت ؛ آزادئ خیال ؛ انتخاب کی گنجائش ۔ (٥) تحفظ کی گنجائش ۔

Angle of leeway : زاویۂ انحراف ۔

To make leeway : (جہاز کا باد پشت کی طرف) انحراف کرنا ۔

To make up leeway / To Letch up leeway : (جہاز کے باد پشت کی طرف) انحراف کو کم کرنا ۔

Lee-wheel : (n) سکان گیر کا معاون ؛ پتوار چلانے والے کا معاون ۔

Leech : (n) طبیب ؛ حکیم ؛ معالج ۔

Leech : (a) طبیب کا ۔

Leech : (a) (۱) جونک ؛ زلو ؛ علق ؛ علقہ ۔ (۲) (طب) خون کش ۔ (۳) جو شخص دوسروں پر سختیاں کر کے نفع حاصل کرے ؛ خون چوسنے والا ؛ لہو چوس ۔

Artificial leech : خون کش ۔

To stick like a leech : جونک کی طرح چمٹ جانا ؛ پیچھے پڑ جانا ۔

Leech : (n) بادبان کا عمودی یا ڈھلوان پہلو ۔

Leech : (v) جونک لگانا ؛ خون کش لگانا ۔

Leech-extration : (n) جونک کا سبت ۔

Leech-gaiter : (n) ایک قسم کا ساق پوش جو سری لنکا میں جونک سے محفوظ رہنے کے لئے پہنتے ہیں ۔

Leech-glass : (n) (جراحی) شیشے کی نلکی جس کے ذریعہ جونک کسی خاص مقام پر لگاتے ہیں ۔

Leech-line : (n) رسا جو بادبان کے عمودی یا ڈھلوان پہلو سے لگا رہتا ہے جس سے بادبان کو کھمبے سے باندھا جاتا ہے ۔

Leech-rope : (n) بادبان کے حاشیے پر لگے ہوئے رسے کا وہ حصہ جس کے ساتھ بادبان کو سی دیا جاتا ہے ۔

Leechcraft : (n) طبابت ؛ فن طبابت ؛ فن معالجہ ۔

Leechdom : (n) علاج ؛ معالجہ ۔

Leek : (n) (۱) کرّات ؛ گندنا ؛ پیاز کی قسم کا پودا جس کی گٹھلی استوانہ نما ہوتی ہے ۔ (۲) یہ پودا ویلز کا قومی نشان قرار دیا گیا ہے ۔

To eat the (or one's) leek : توہین یا بے عزتی برداشت کر لینا ۔

Wild leek : جنس پیاز ۔

Leelane : (a) اکیلا ؛ تنہا ۔

Leelang : (a) پورا مکمل ؛ سب ۔

Leep : (v) کھولانا ؛ جوش دینا ۔

Leer : (n) بری نظر ؛ چور نظر ؛ غمزہ ؛ ترچھی نظر ۔

Leer / Lear /Lier : (n) (شیشہ سازی) شیشے کو تپا کر مضبوط کرنے کی بھٹی ۔

Leer / Lear : (a) (۱) بھوکا ۔ (۲) خالی ۔

Leer : (v) کنکھیوں سے دیکھنا ؛ بری نظر سے دیکھنا ؛ ترچھی نظر سے دیکھنا ۔

Leer : (n) پہلو ؛ پٹھا ؛ کمر ؛ صلب ۔

Leerily : (adv.) چالاکی سے ؛ کائیاں پن سے ۔

Leeringly : (adv.) بری نظر سے ؛ کنکھیوں سے ؛ کج نگاہی سے ۔

Leerness : (n) خلو ؛ خالی ہونا ؛ خلا ۔

**Leery : (a)** (عام) چالاک ؛ کائیاں ۔

**Lees : (n)** (۱) شراب کی تلچھٹ ؛ دُرد ۔ (۲) سب سے ادنیٰ حصہ ؛ ردی کھدی ؛ فضلہ ۔

**Leesome : (a)** مسرت افزا ؛ فرحت بخش ۔

**Leesome : (a)** جائز ؛ قانونی ۔

**Leet : (n)** (۱) ان اشخاص کی فہرست جو کسی عہدے کے لئے اہل قرار دیے گئے ہوں ۔ (۲) (جمع) ایسی فہرست کے افراد ۔

**Leet : (v)** کسی عہدے کے لئے اہل افراد کی فہرست میں شامل کرنا ۔

To be in leet / To be on the leet : (کسی عہدے کے لئے اہل افراد کی) فہرست میں شامل ہونا ۔

To put in leet / To put on the leet : (کسی عہدے کے لئے اہل افراد کی) فہرست میں شامل کرنا ۔

**Leetle :** مختصر ؛ چھوٹا ؛ صغیر ؛ کوچک ۔

**Leeward : (a)** (جہاز کے) ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف یا طرف کا ؛ باد پشت ؛ محفوظ رخ ۔

On/Upon /To (the) leeward of : باد پشت کی طرف ۔

**Leeward : (adv.)** ہوا سے محفوظ رخ یا پہلو کی طرف ۔

**Leeward-shore : (n)** دیکھو Lee-shore

**Leeward-tide : (n)** ہوا کے رخ بہنے والا جوار ۔

**Leeward-way : (n)** دیکھو Lee-way

**Leewardmost : (a)** مائل بہ انحراف ؛ ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف جھکا ہوا ۔

**Leewardmost : (a)** ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف سب سے زیادہ ہٹا ہوا ۔

**Left : (a)** (۱) الٹا ؛ بایاں ؛ چپ ؛ یسار ۔ (۲) الٹے ہاتھ کی طرف کا ؛ بائیں طرف کا ۔

Over the left : (عام) جو کچھ کہا گیا ہے اس کے برعکس مفہوم مراد ہے ۔

**Left : (adv.)** الٹی طرف کو ؛ جانب چپ ۔

**Left : (n)** (۱) دست چپ ؛ الٹا ہاتھ ۔ (۲) (فوج) فوج کا میسرہ ۔ (۳) (سیاسیات) (فرانس وغیرہ کی مجلس وضع قوانین سے مستعار) صدر کے الٹے ہاتھ کی جمہوریت پسند جماعت ؛ انتہا پسند جماعت ؛ فلسفہ یا مذہب وغیرہ کا جدت پسند یا انتہا پسند فرقہ ۔ (٤) مکے باز کے بائیں مکے کی ضرب ۔ (٥) الٹے ہاتھ کا دستانہ وغیرہ ۔

**Left bank : (n)** (بہاؤ کی طرف رخ کر کے کھڑے ہونے پر) بایاں کنارہ ۔

**Left branch : (n)** (چشمے کی) بائیں شاخ ۔

**Left centre : (n)** (فرانس کی مجلس قوانین ساز کی) بائیں بازو کی جمہوریت پسند جماعت ۔

**Left hand : (a)** الٹے ہاتھ کی جانب کا ؛ جانب چپ ۔

(A daughter) by the left hand : (۱) ان میل شادی سے پیدا ہونے والی لڑکی ۔ (۲) حرامی لڑکی ۔

On / to the left hand (of) : بائیں طرف ۔

To marry with the left hand : شاہی خاندان کے شخص کا چھوٹے درجے کی عورت سے اس طرح شادی کرنا کہ اس کی اولاد کو حق وراثت وغیرہ نہ ہو ۔

To Take the left hand of : (کسی کے) الٹی طرف ہوجانا یا چلا جانا ۔

**Left-hand blow : (n)** الٹے ہاتھ کی ضرب ۔

**Left-hand man : (n)** بائیں طرف کا آدمی ۔

**Left-hand marriage : (n)** بڑے درجے کے مرد کی شادی چھوٹے درجےکی عورت سے ۔

Left-hand rope : (n) رسی یا ڈوری جس کے پیچ الٹے بٹے ہوئے ہوں ۔

Left-hand wife : (n) (اپنے سے) چھوٹے درجے کی بیوی (جس کی اولاد کو حق وراثت نہ ملے) ۔

Left-handed : (a) (۱) کھبا ؛ چپہ ؛ چپ دست ؛ یساری ۔ (۲) بھدا ؛ بے ڈول ؛ بے تکا ۔ (۳) گول مول ؛ دو رخی ؛ منافقانہ ؛ مشتبہ ۔ (٤) منحوس ؛ نحس ۔ (٥) (شادی) جس میں شوہر شاہی یا امیر خاندان کا اور زوجہ نیچ ذات ہو اور زوجہ کو اور اس کی اولاد کو پورے حقوق نہ ملیں ۔ (٦) (گھونسا وغیرہ) جو الٹے ہاتھ سے لگایا جائے ؛ الٹے ہاتھ کا ۔ (۷) کھبے آدمی کے کام کا ؛ بائیں ہاتھ سے استعمال کرنے کا ۔

Left-handedly : (adv.) بائیں ہاتھ سے ؛ کھبوں کی طرح ؛ منافقت سے ؛ دو رخے پن سے ؛ کھبے پن سے ؛ بھدے پن سے ۔

Left-handedness : (n) کھبا پن ؛ بھداپن ؛ منافقت ؛ دو رخا پن ۔

Left-hander : (n) الٹے ہاتھ کا گھونسا وغیرہ ؛ کھبا آدمی ۔

Left-handiness : (n) بے تکا پن ؛ بھدا پن ۔

Left-off : (a) ترک کیا ہوا ؛ چھوڑا ہوا ۔

Left-over : (a) بچاکھچا ؛ پسماندہ ۔

Left-over : (a) بچی کھچی چیز ؛ باقی رہ جانا ؛ بچ جانا ۔

Left-side : (a) بائیں طرف کا ؛ بائیں ہاتھ کا ۔

Left side : (n) (سیاسیات) انتہا پسند جماعت ۔

Left wing : (n) (۱) (فوج) فوج کا میسرہ ۔ (۲) (سیاسیات) انتہا پسند جماعت ۔

Left-wing : (a) انتہا پسند جماعت کا یا اس کی حمایت کرنے والا ۔

Left-winger : (n) (۱) بائیں سے کھیلنے والا ؛ کھلاڑی جو میدان میں بائیں جانب سے کھیلتا ہو ۔

Leftish : (a) انتہا پسندانہ رجحان والا ۔

Leftism : (n) انتہا پسندی ؛ انتہا پسندی کی حمایت ؛ بائیں بازو کی حمایت ۔

Leftist : (n) انتہا پسند ۔

Leftist : (a) انتہا پسند ؛ بائیں بازو کا ۔

Leftmost / Leftermost : (a) چپ ترین ؛ سب سے زیادہ بائیں طرف ہٹا ہوا ۔

Leftward / Leftwards : (adv.) جانب چپ ؛ الٹی طرف ۔

Leftward : (a) جانب چپ کا ؛ الٹی طرف کا ۔

Lefty : (n) (۱) آدمی ۔ (۲) انتہا پسند شخص ۔

Leg : (n) (۱) ٹانگ ؛ ساق ؛ ساق پا ۔ (۲) دست (جانوروں کی ران پکانے کے لئے) ۔ (۳) ایک قدم پیچھے ہٹا کر تعظیم یا سلام کرنا ۔ (٤) دغا باز ؛ دھوکے باز ۔ (٥) (کرکٹ) میدان کا وہ حصہ جو کھیلنے والے کی بائیں جانب اور بائیں جانب کے پیچھے ہوتا ہے ؛ لیگ ۔ (٦) مصنوعی ٹانگ ۔ (۷) پائنچہ (پا جامے وغیرہ کا) ۔ (۸) مشین کا سہارا یا پایہ ۔ (۹) میز کرسی یا پلنگ کا پایہ ۔ (۱۰) دو شاخہ چیز کی کوئی شاخ ۔ (۱۱) (نقابت) ٹانگ کی شبیہ ۔ (۱۲) (ہندسہ) ساق (مثلث) ۔ (۱۳) (بحری) چھوٹے چھوٹے رسے جو دو یا زیادہ حصوں میں بٹ جاتے ہیں ۔ (١٤) (بحری) وہ فاصلہ جو ایک حرکت میں طے ہو ۔

All legs and wings : (۱) عمر کے لحاظ سے زیادہ بڑا ۔ (۲) (بحری) بھاری مستولوں والا ۔

Not a leg to stand on : کوئی سہارا نہیں ؛ بے آسرا ؛ بے سہارا ۔

On one's last legs : موت یا خاتمے کے قریب ؛ قریب المرگ ۔

On one's legs : (۱) کھڑا ہوا (تقریر کرنے کو) ۔

(۲) بیماری کے بعد چلنا پھرنا - (۳) خوشحال ؛ قابل اطمینان مالی حالت میں -

On the leg : لمبی ٹانگوں والا (کتا) ؛ لم ٹنگا -

The boot is on the other leg : دیکھو Boot

To change leg : (گھوڑے کا) چال بدلنا -

To dance (run, walk) a person off his legs : نچاتے نچاتے یا چلاتے چلاتے تھکا مارنا -

To fall on one's legs : مشکل سے بچ نکلنا -

To get on one's hind legs : (۱) (گھوڑے کا) پچھلی ٹانگوں پر کھڑا ہو جانا - (۲) (مجازاً) (آدمی کا) برہم ہونا ؛ غصہ ہونا -

To give a person a leg up : سہارا دینا ؛ (اوپر چڑھنےمیں یا مشکل پر غالب آنے میں) دستگیری کرنا -

To have a bone in one's leg : چلنے سے بچنے کے لئے عذر لنگ پیش کرنا -

To have the legs of : (کسی سے) تیز چلنا -

To keep one's legs : کھڑے رہنا یا چلتے رہنا ؛ سنبھلے رہنا ؛ نہ گرنا -

To lift (or heave up) the leg : (کتے کا) ٹانگ اٹھا کر پیشاب کرنا -

To pull (or draw) a person's leg : چھیڑنا ؛ بنانا ؛ بیوقوف بنانا ؛ فقرہ کسنا -

To put (or set) one's best leg formost : قدم بڑھا کر چلنا ؛ اپنی سی کرنا -

To set a person upon his legs : کسی کی مالی حالت ٹھیک کر دینا ؛ کسی کو ترا دینا -

To shake a leg : ناچنا -

To stand upon one's own legs : اپنے اوپر بھروسا کرنا ؛ دوسروں کی امداد سے مستغنی ہونا -

To stretch one's legs : ورزش کرنے کے لئے ٹہلنا -

To take one's legs : بھاگ کھڑا ہونا -

Leg : (v) (۱) دوڑنا ؛ تیز چلنا - (۲) نہر کی سرنگ کے کناروں میں ٹانگیں اڑا کر کشتی چلانا ؛ اس طرح کشتی سے (سرنگ) پار کرنا - (۳) پیر سے پکڑنا یا مارنا -

Leg-bail /-stump : (n) (کرکٹ) وکٹ یا گلی جو بلے باز سے نزدیک ہو -

Leg-bail : (n) رفو چکر ؛ فرار -

To give leg-bail / To take leg-bail : فرار ہو جانا ؛ رفو چکر ہو جانا -

Leg ball /-break : (n) (کرکٹ) وہ گیند جو بلے باز کی بائیں طرف گرے یا گھوم جائے -

Leg-bone : (n) نلی ؛ پنڈلی کی نلی -

Leg-bye : (n) دیکھو Bye

Leg-guard : (n) گدا جو کرکٹ وغیرہ میں ٹانگوں سے باندھ لیتے ہیں -

Leg hit - stroke : (n) (کرکٹ) پاؤں کی طرف مارنا (گیند کو) -

Leg-iron : (n) بیڑی ؛ پیروں کی زنجیر -

Leg of mutton : (a) بکرے کی ٹانگ کی شکل کا -

Leg of mutton sail : (n) ایک قسم کا تکونا بادبان -

Leg-of-mutton sleeve : (n) آستین جو اوپر سے کشادہ اور کلائی پر چست رہتی ہے -

Leg-pull : (n) دھوکا ؛ جھانسا ؛ فریب -

Leg-puller : (n) دھوکا باز ؛ جھانسا دینے والا -

Leg-pulling : (n) فریب دینا ؛ دھوکا دینا ۔

Leg-rest : (n) (معذور شخص کے لئے) بیٹھتے وقت پاؤں کو سہارا دینے کی ایک ترکیب ۔

Leg-theory : (n) (کرکٹ) فیلڈر کو لیگ کی طرف متوجہ کر کے گیند کو لیگ کی طرف پھینکنا ۔

Leg-worm : (n) نارو ؛ ناروا ؛ رشتہ ۔

Legacy : (n) (۱) مال جو بذریعہ وصیت ملے ۔ (۲) مال متروکہ ؛ ورثہ ؛ میراث ۔

Legacy-hunter /- monger : (n) ترکہ حاصل کرنے کے لئے خوشامد کرنے والا ۔

Legal : (a) (۱) قانونی ؛ شرعی ؛ مطابق قانون ۔ (۲) قانون مروجہ کے مطابق (خواہ اصول انصاف کے خلاف ہو) ۔ (۳) جائز ؛ حلال ؛ مطابق شرع ۔ (٤) (دینیات) موسوی شریعت کا ؛ نجات بالعمل سے متعلق ۔ (٥) (ایک وقتی لفظ) شریعت پسند ؛ ضابطہ پرست؛ پابند شریعت ۔

Legal adviser : (n) قانونی مشیر ۔

Legal aid : (n) مالی مدد جو مقدمہ باز کو سرکاری طور پر دی جاتی ہے ۔

Legal man / -person : (n) وہ شخص جسے پورے قانونی حقوق حاصل ہوں ۔

Legal tender : (n) زر رائج ؛ زر قانونی ۔

Legalism : (n) (۱) (دینیات) نجات بالعمل کا اعتقاد ؛ شرع کو وحی و تنزیل پر ترجیح دینا ؛ شریعت پرستی ۔ (۲) ضابطہ پرستی ؛ ضابطے یا قانون پر حد سے زیادہ زور دینا ۔

Legalist : (n) شریعت پرست ؛ نجات بالعمل کا قائل ؛ ضابطہ پرست ۔

Legalistic : (a) شریعت پرستانہ ؛ ضابطہ پرستانہ ۔

Legality : (n) (۱) شریعت پرستی ؛ ضابطہ پرستی ۔ (۲) جواز ؛ اباحت ۔

Legalization : (n) جواز ۔

Legalize : (v) جائز ٹھہرانا ؛ مباح کرنا ۔

Legally : (adv.) شرعی طریقے سے ؛ جائز طور پر ؛ از روئے شریعت ؛ از روئے قانون ؛ قانونی طور پر ۔

Legantine : (a) سفیر پوپ سے متعلق ۔

Legatary : (n) میراثی ؛ موصی بہ سے متعلق ؛ مالی وصیت سے متعلق یا اس کی نوعیت کا ؛ میراث سے متعلق ۔

Legatary : (a) ترکہ یا میراث پانے والا ؛ جس کے لئے وصیت کی جائے ؛ موصی لہٗ ۔

Legate: (n) (۱) پادری جو پاپا کا نائب سفیر ہو ؛ سفیر پوپ ۔ (۲) سفیر ؛ وکیل ؛ نائب ؛ نمائندہ ۔ (۳) (قدیم روما ) جنرل یا صوبے کے گورنر کا نائب ؛ گورنر ۔

Legate : (v) وصیت کی رو سے دینا ؛ دے جانا ؛ چھوڑ جانا (ترکے میں) ۔

Legate a latere : (n) پاپا کا سفیر اعلیٰ ؛ وزیر مختار ۔

Legatee : (n) موصی لہٗ جس کے لئے وصیت کی جائے ؛ ترکہ پانے والا ۔

Legateship : (n) سفارت ؛ وکالت ؛ نیابت ؛ نمائندگی ؛ ایلچی گیری ۔

Legatine : (a) دیکھو Legantine

Legatine constitutions : (n) کلیسائی قانون ۔

Legatine synod : (n) مجلس کلیسا جو سفیر پوپ کی صدارت میں منعقد ہو ۔

Legation : (n) (۱) سفارت بھیجنا ؛ نمائندہ یا وکیل بھیجنا ؛

سفارت - (۲) جماعت نمائندگان ؛ جماعت وکلا ؛ (دوسرے درجے کا) سفیر اور اس کا عملہ؛ سفارت - (۳) سفارت خانہ - (٤) نمائندگی ؛ نیابت ؛ سفارت کا عہدہ - (٥) پا پائی اقلیموں کا ایک صوبہ -

Legationary : (a) سفارت سے متعلق ؛ سفارت خانے سے متعلق -

Legative : (a) (۱) سفیر پوپ سے متعلق - (۲) سفارتی اختیار دینے والا ؛ نمائندہ بنانے والا -

Legato : (n) (موسیقی کی هدایت) نرمی سے ؛ روانی سے ؛ بغیر وقفوں کے -

Legator : (n) موصی ؛ وصیت کنندہ -

Legend : (n) (۱) بزرگانِ دین کے سوانح ؛ سیرت الاولیاء - (۲) قصہ ؛ کہانی ؛ روایت - (۳) مشہور عام افسانہ ؛ خرافات ؛ دیو کہانی ؛ داستان ؛ قصص و روایات - (٤) کتابہ ؛ سجع جو سکّے یا تمغے پر کندہ ہو ؛ نوشتہ ؛ نقش سکہ -

The legend / The golden legend : تیرھویں صدی عیسوی کا مجموعہ؛ قصص -

Legend : (v) نقش کندہ کرنا -

Legenda : (n) تذکرۃ الاولیاء ؛ جسے افادہ؛ روحانی کے لئے پڑھا جاتا ہے -

Legendary : (a) (۱) افسانے کا ؛ فرضی ؛ داستانی ؛ افسانوی - (۲) سکے پر کندہ (سجع) - (۳) داستان گو (مصنف) -

Legendary : (n) (۱) تذکرۃ الاولیاء - (۲) داستان گو -

Legendary period /-age : (n) اساطیری عہد یا دور -

Legendry : (n) قصص و روایات ؛ داستانوں کا مجموعہ -

Legerdemain : (n) (۱) ہاتھ کی صفائی ؛ شعبدہ بازی ؛ شعبدہ گری ؛ کرتب ؛ بازیگری - (۲) مکاری ؛ فریب ؛ تدلیس ؛ سفسطہ -

Legerdemain : (a) شعبدہ بازی سے متعلق ؛ ہاتھ کی صفائی کا -

Legerdemainist : (n) شعبدہ باز ؛ جادوگر -

Legged : (a) (۱) مرکب کے ساتھ آتا ہے - بمعنی "پیروں والا" "پایہ" - (۲) (نقابت) مخصوص رنگ کی ٹانگوں والا -

Legger : (n) نہر کی سرنگ کے کناروں میں ٹانگیں اڑا کر کشتی چلانے والا ؛ اس طرح کشتی کھے کر (سرنگ) سرنگ پار کرنیوالا ملاح -

Legging : (n) (عموماً جمع) چرمی پائتابہ ؛ چرمی موزہ ؛ چرمی ساق پوش -

Legging : (n) ایک قدم پیچھے ہٹا کر تعظیم یا سلام کرنا ؛ کورنش -

Leggy : (a) پتلی اور لمبی ٹانگوں والا ؛ لم ٹنگا ؛ لم ڈھینگ (لڑکا یا بچھڑا یا پلا) -

Leghorn : (n) (۱) چٹائی کی تہ جو انگریزی ٹوپی میں دی جاتی ہے ؛ وہ ٹوپی جس میں چٹائی کی تہ لگائی جائے - (۲) ایک قسم کی مرغی ؛ سفید مرغ ؛ لیگ ہارن -

Legibility : (n) صاف یا واضح ہونا ؛ مقروئیت ؛ خوانائی -

Legible : (a) صاف (خط) جو آسانی سے پڑھنے میں آئے ؛ مایقریٰ ؛ مقرو ؛ خوانا -

Legibly : (adv.) صاف صاف ؛ صاف خط میں -

Legific : (a) وضع قوانین سے متعلق -

Legion : (n) (۱) قدیم رومی فوج کا تین ہزار سے چھ ہزار تک آدمیوں کا دستہ ؛ لیجن - (۲) فوج کثیر ؛ جم غفیر ؛ بڑی تعداد ؛ انبوہ ؛ خیل - (۳) فوج کا دستہ - (٤) فرانس کا ایک اعزازی سلسلہ - (٥) (امریکا) سابق فوجیوں کی قومی انجمن - (٦) قسم اور جنس کی درمیانی چیزوں کا اجتماع -

American Legion : امریکا کے سابق فوجیوں کی قومی انجمن -

British legion : (برطانیہ) جنگ عظیم کے پنشن یافتہ سپاہیوں کی قومی انجمن ۔

Foreign legion : زمانہ حال کی فوج میں غیر ملکی رضا کاروں کا گروہ ۔

Their name is legion : ان کی تعداد بے شمار ہے ۔

Legion : (a) کثیر ؛ بے شمار ۔

Legion of Honour : (n) فرانس کا ایک اعزازی سلسلہ یا طبقہ ۔

Legionary : (a) (۱) لیجن کا ۔ (۲) خاص رومی لیجن کا (مارکہ ، نشان وغیرہ) ۔

Legionary : (n) (۱) لیجن کا سپاہی ۔ (۲) فرانس کے اعزازی سلسلے کا رکن ۔

Legioned : (a) خیل در خیل ؛ فوج در فوج ؛ جوق در جوق ۔

Legit : (n) (عام) جائز ڈراما یا تھیٹر ۔

Legit : (n) کشیشوں کے حق استثنا کا دعوی (بائبل کے کچھ حصوں کے پڑھنے کی بنیاد پر) ۔

Legitim : (n) باپ کی جائیداد منقولہ کا وہ حصہ جو مرنے کے بعد اس کے بچوں کو وراثتاً ملے ۔

Legitimacy : (n) (۱) جواز ؛ جائز ہونا ۔ (۲) صحت قانونی ؛ منطقی یا شرعی ؛ درستگی ۔ (۳) صحیح النسبی ؛ حلال زادگی ۔

Legitimate / Legit : (a) (۱) حلال ؛ جائز (اولاد) ۔ (۲) قانونی ؛ شرعی ؛ صحیح ؛ باقاعدہ ؛ باضابطہ ؛ ٹکسالی ؛ مستند ؛ مطابق معیار ۔ (۳) (از روئے حق) موروثی ؛ جائز ۔ (٤) (منطق کی رو سے) صحیح ؛ مدلل ؛ معقول ؛ عقلی ۔

The legitimate /-drama : شکسپیر اور دوسرے ڈراما نگاروں کے مستند ڈرامے ۔

Legitimate : (v) (۱) حلال قرار دینا ؛ جائز قرار دینا ؛ جائز کرنا ۔ (۲) صحیح ٹھہرانا ؛ معقول وجوہ سے تائید کرنا ؛ وجوہ پیش کرنا ؛ وجہ معقول ہونا ۔ (۳) جائز حق دینا ۔

Legitimate : (n) (۱) ولدالحلال ؛ حلال زادہ ۔ (۲) جائز ڈراما یا تھیٹر ۔ (۳) جائز فرما نروا ۔

Legitimately : (adv.) بحیثیت حلالی اولاد کے ؛ جائز طور سے ؛ بجا طور سے ؛ شرعاً ؛ قانوناً ؛ منطق کی رو سے ۔

Legitimateness : (n) جائز ہونا ؛ حلالی ہونا ؛ صحت ؛ جواز ؛ حلّت ؛ اباحت ۔

Legitimation : (n) جواز ؛ جائز کرنا یا کیا جانا ؛ معقول وجوہ سے تائید یا حمایت ۔

Legitimatize : (v) حلالی قرار دینا ؛ صحیح النسب ٹھہرانا ؛ جائز یا معقول قرار دینا ؛ باضابطہ قرار دینا ۔

Legitime : (n) دیکھو Legitim

Legitimism : (n) بادشاہت کے موروثی حقدار کی طرفداری ؛ جائز وراثت کی حمایت ۔

Legitimist : (n) (۱) (بادشاہت کے) موروثی حقدار یا جائز وارث کا حامی ۔ (۲) شیعان علیؓ ۔ (۳) (فرانس کے) بڑے Bourbon کی نسل کا حامی ۔

Legitimization : (n) دیکھو Legitimation

Legitimize : (a) دیکھو Legitimatize

Legless : (a) بے ٹانگ کا ؛ بے پائے کا ؛ بے پا ۔

Leglet : (n) (۱) چھوٹی ٹانگ ۔ (۲) پاؤں کا ایک زیور ۔

Legman : (n) (۱) گشتی نامہ نگار ۔ (۲) گشتی معاون ۔

Legroom : (n) پاؤں پھیلانے کی جگہ (بیٹھنے کے بعد) ۔

Leguleian : (a) قانونی فریب کاری کرنے والا ۔

Leguleian : (n) ادنیٰ درجے کا وکیل ؛ مختار ؛ ادنیٰ وکیل۔

Leguleious : (a) دیکھو Leguleian

Legume : (n) (۱) پھلی ؛ دانہ ؛ دال ؛ حبۃ ؛ تخمدان۔ (۲) خوردنی ترکاری ؛ سبزی ترکاری۔

Legumen : (n) دیکھو Legume

Legumin / Legumine : (n) پروٹینی مادہ؛ حبوب ؛ اناج یادانوں کا پروٹینی مادہ۔

Leguminous : (a) دال کی طرح کا ؛ پھلی دار ؛ بقلی۔

Lei : (n) پھول ، پتیوں یا صدفوں کا ہار یا گلو بند۔

Leibnitzian / Leibnitian /-izian : (a) جرمن فلسفی G. W. Leibnitz کا یا اس کے فلسفے کا ماننے والا ؛ لاب نیز کا پیرو۔

Leicester : (n) لمبے بال اور سینگوں والی بھیڑ۔

Leiger/Leigier : دیکھو Ledoer

Leic/Leo : جز و ترکیبی بمعنی "چکنا" "ہموار"۔

Leiophyllous : (a) (نباتیات) چکنے پتوں والا۔

Leiotrichi : (n) انسان کی مفروضہ ابتدائی دونوعوں میں سے ایک۔

Leiotrichous : (a) مستقیم مویہ ؛ صاف بال والا۔

Leister : (n) سالمن مچھلی شکار کرنے کا نوکدار بلم یا بھالا۔

Leister : (v) نوکدار بلّم یا بھالے سے سالمن مچھلی کا شکار کرنا۔

Leisure : (a) خالی وقت ؛ فرصت ؛ مہلت ؛ چھٹی ؛ سبیتا۔

At leisure : (۱) خالی ؛ فرصت رکھنے والا۔ (۲) اطمینان سے۔ (۳) سبیتے سے۔

At one's leisure : جب فرصت ہو۔

To tarry/- attend / -stay a person's leisure : کسی کی فرصت کے وقت کا منتظر رہنا۔

Leisured : (a) فرصت کا ؛ جسے فرصت ہو ؛ فرصت والا۔

Leisureliness : (n) آہستگی ؛ دھیماپن ؛ اطمینان ؛ دھیرج۔

Leisurely : (a) (۱) آہستہ ؛ دھیما ؛ اطمینان کا ؛ فرصت کا۔ (۲) جسے فرصت ہو ؛ فرصت والا۔ (۳) غور و تامل کا ؛ سوچا سمجھا ؛ دھیرج کا۔

Leisurely : (adv.) اطمینان سے ؛ سہولت سے ؛ سہج سہج۔

Leitmotiv / Leitmotif / Leitmotive : (n) کسی گانے میں اصل نغمہ یا خیال۔

Lek : (v) بھٹ تیتر کا مجتمع ہونا۔

Lek : (n) اجتماع۔

Leman : (n) (۱) عاشق ؛ چاہنے والا ؛ معشوق ؛ محبوب۔ (۲) یار ؛ آشنا۔ (۳) وہ عورت جس سے ناجائز تعلق ہو ؛ آشنا۔

Lemma : (n) (۱) (قضیہ) مسلمہ ؛ (قضیہ) مصروفہ۔ (۲) ادبی مقالے ؛ لغت کے مضمون ؛ حاشیئے وغیرہ کا عنوان جس سے اس کا موضوع یا لب و لباب ظاہر ہو۔

Lemma : (n) خانہ؛ گل ؛ لیما۔

Lemming / Leeming : (n) موش شمالی ؛ لیمنگ ؛ قطب شمالی کا ایک چھوٹا کترنے والا جانور۔

Lemnian : (a) لیمنوس کا یا اس سے متعلق۔

Lemnian earth : (n) زرد مٹی ؛ لیمناسی مٹی۔

Lemnian reddle : (n) ملتانی مٹی ؛ گیرو۔

Lemnian Smith : (n) اگن دیوتا ؛ ولکن ؛ آگ اور آہنگری کا دیوتا۔

Lemniscate : (a) (ہندسہ) دو چشمہ منحنی ؛ ایٹرن۔

Lemniscus : (n) (۱) علامت تحریف - (۲) بعض درون ہوین کے تناسلی مسام کا باریک زائدہ -

Lemon : (n) (۱) نیبو ؛ لیموں ؛ ترنج - (۲) درخت لیموں - (۳) ہلکا زرد رنگ - (٤) لیموں کی شکل کی کوئی چیز - (٥) بے نتیجہ تجویز ؛ نا کامی -

Lemon : (v) لیموں ڈالنا -

Lemon : (n) ایک قسم کی چپٹی مچھلی -

Lemon-balm : (n) ایک قسم کا پودینہ -

Lemon-cheese : (n) لیموں ، مکھن اور انڈے سے بنی ایک مٹھائی -

Lemon-cutting (n) لٹکے ہوئے لیموں کو تیز دوڑتے ہوئے گھوڑے پر سے تلوار سے دو ٹکڑے کرنے کا کرتب -

Lemon-dab : (n) ایک قسم کی مچھلی -

Lemon-drop : (n) لیموں لوز -

Lemon-grass : (n) جزائر شرق الہند کی ایک گھاس ؛ کور گیاہ ؛ بید مشک -

Lemon-kali : (n) سوڈابائی کا ربونیٹ اور ایک قسم کا ترشہ ملا ہوا مشروب -

Lemon-plant : (n) گل شاہ پسند -

Lemon-sole : (n) ایک قسم کی مچھلی -

Lemon-squash : (n) عرق لیموں اور سوڈے کا مشروب ؛ لیموں کا افشردہ -

Lemon-squeezer : (n) افشردہ نکالنے کا آلہ ؛ افشردہ کش -

Lemon-thyme : (n) صعتر کی ایک قسم جس میں لیموں کی بو ہوتی ہے -

Lemon-tree : (n) (۱) درخت لیموں - (۲) گل شاہ پسند -

Lemon verbena : (n) دیکھو Lemon-plant

Lemon-wood : (a) نیوزی لینڈ کا ایک درخت -

Lemonade : (n) لیمنڈ ؛ ترنجاب -

Lemony : (a) لیموں کے متعلق ؛ لیموں کا سا ؛ ہلکےزرد رنگ کا -

Lemur : (n) (۱)مڈغا سکر کے بندر کی قسم کا ایک دودھ پلانے والا شب رو جانور ؛ میموں مڈغا سکر ؛ لیمور - (۲) (جمع) مردوںکی روحیں ؛ ارواح ؛ بھوتنے -

Lemuridous : (a) لیمور کے خاندان کا -

Lemurine : (a) لیمور سے مشابہ ؛ لیمورنما -

Lemuroid : (a) دیکھو Lemurine

Lemuroid : (n) لیمور نما جانور -

Lend : (n) قرض ؛ ادھار -

Lend : (v) (۱) قرض دینا ؛ ادھار دینا ؛ مانگےدینا ؛ مستعار(عاریت) دینا ؛ عاریتاً دینا - (۲) (روپیہ) سود پر دینا؛ (کتابیں) کرائے پردینا - (۳) بخشنا ؛ دینا ؛ پیداکرنا(کچھ عرصے یا دیرکے لئے) - (٤) (کسی چیزکے) سانچے میں ڈھل جانا ؛ اپنے کو حالات کے مطابق ڈھالنا ؛ گون کا ہونا ؛ مطلب یا کام کا ہونا - (٥) مارنا (گھونسا وغیرہ) -(٦) مدد دینا ؛ تعاون کرنا -

To lend a hand /-helping hand : مدد دینا ؛ دستگیری کرنا -

To lend an ear /-one's ear : کان دھرنا ؛ سننا -

To lend out : قرض دینا ؛ ادھار دینا -

Lend-lease : (n) ادھارپٹہ -

Lendable : (a) جو قرض دیاجاسکے؛ قابل عاریت -

Lender : (n) مستعار دینے والا ؛ عاریت دہندہ ؛ قرض خواہ ؛ قرض دہندہ ؛ دائن -

**Lending : (n)** (۱) مستعار دینا ؛ قرض دینا ؛ ادھار دینا ۔ (۲) قرض ؛ ادھار ؛ مستعار ؛ ادھار یا قرض دی ہوئی چیز ۔

**Lending : (a)** قرض دینے والا ؛ ادھار دینے والا ۔

**Lending Library : (n)** کرائے پر کتابیں دینے والا کتب خانہ ۔

**Length : (n)** (۱) طول ؛ درازی ؛ لمبائی ۔ (۲) مدت ؛ امتداد (زمانہ) ؛ عرصہ ۔ (۳) کسی چیز کا طول ؛ فصل ؛ فاصلہ ۔ (٤) کسی کام کی حد ؛ انتہا ۔ (٥) (عروض) حرف علت یا رکن کا وزن ۔ (٦) (کرکٹ) وکٹ سے وہ فاصلہ جہاں گیند گدا کھائے ۔ (۷) طویل ؛ تفصیل ؛ وسعت ۔ (۸) کپڑے کے تھان کی لمبائی ۔ (۹) کشتی ، گھوڑے وغیرہ کی لمبائی جوہوڑ میں جیتنے کےلئے بطور اکائی کے لی جاتی ہے ۔ (۱۰)سیاست ۔ (۱۱) (تاش) تناسب سے زیادہ رنگ کے پتے رکھنا ۔ (۱۲) (تھیٹر) ایکٹر کے پارٹ کا حصہ (جو عموماً بیالیس سطروں کا ہوتاتھا) ۔ (۱۳) (کشید) شعیرے کی مخصوص مقدار سے نکالے ہوئے زلال کی مقدار ۔

At arm's length : اتنے فاصلے پر جتنی دور ہاتھ پھیل سکے ۔

At full length : (۱) مفصل طور سے ۔ (۲) لمبا لمبا ؛ پیر پھیلائے ۔

At length : (۱) بالتفصیل ؛ مفصل طور سے ۔ (۲) آخرکار ؛ بالآخر ۔

Cable 's length : قریب سو یا ایک سو بیس فیدم ۔

One 's length : (کسی آدمی کی) لمبائی ۔

The length of one 's tether : (۱) لمبی رسی یا زنجیر جس سے باندھ کر جانور کوچرنے کے لئے چھوڑ دیتے ہیں ۔ (۲) احاطہ ؛ دائرہ ؛ حد ۔ (۳) رسی سے باندھنا ۔

To find /- get /- know the length of (a person ' s) foot : اپنی (یاکسی کی) کمزوری معلوم کرنا ؛ (کسی کو) قابو میں رکھ کر اس کا انتظام کرنا (کرنے کے قابل ہونا) ۔

To keep one at an arm ' s length : بے تکلف نہ ہونا ؛ خلا و ملا سے پرہیزکرنا ۔

**Length ball : (n)** (کرکٹ) ٹھیک فاصلے پر پھینکی ہوئی گیند ۔

**Lengthen : (v)** (۱) دراز تر ہوجانا یا کرنا ؛ لمباہوجانا یاکرنا ۔ (۲) (عروض) حرف علت کوکھینچ کر ادا کرنا ۔ (۳) پتلاکرکےمقدار بڑھانا ۔

**Lengthen out : (v)** (فوج) لمبے قدم بھرنا ؛ تیز چلنا ۔

**Lengthily : (adv.)** طوالت سے ؛ بہت طول دے کر ۔

**Lengthiness : (n)** طوالت ؛ حد سے زیادہ طول ۔

**Lengthways : (adv.)** طولاً ؛ درازی میں ؛ لمبائی میں ۔

**Lengthwise : (adv.)** طولاً ؛ لمبائی میں ۔

**Lengthwise : (a)** لمبی ؛ دراز ۔

**Lengthy : (a)** غیر معمولی طور پر طویل (تقریر وغیرہ ) ؛ طول طویل ؛ شیطان کی آنت کی طرح لمبی ؛ اکتا دینے والی ۔

**Lenience /- cy : (n)** نرمی ؛ نرم مزاجی ؛ حلم ؛ تحمل ؛ رواداری ۔

**Lenient : (a)** (۱) نرم کرنے والی ؛ ملین ۔ (۲) نرم ؛ روادار ؛ متحمل ؛ حلیم ؛ روادارانہ ۔ (۳) ہلکی ؛ نرم (سزاوغیرہ) ۔

**Leniently : (adv.)** نرمی سے ؛ تحمل سے ؛ رواداری سے ۔

**Leninism : (n)** لینن کے سیاسی ، معاشی اور سماجی اصول ۔

**Leninist : (n)** لینن کے سیاسی ، معاشی اور سماجی اصول کا حامی ۔

**Leninist : (a)** لینن کے سیاسی ، معاشی اور سماجی اصول یا ان کے حامیوں سے متعلق ۔

Lenitive : (a) ملین ؛ مسکن ؛ مفرح ۔

Lenitive : (n) (۱) ملین ؛ مفرح دوا ۔ (۲) مسکن ۔

Lenitively : (adv.) مسکن کے طور پر ؛ ملین کے طور پر ۔

Lenitiveness : (n) مسکن ہونا ؛ ملین ہونا ۔

Lenity : (n) رحمدلی ؛ رقیق القلبی ؛ رحم (کا برتاؤ) ۔

Leno : (n) ایک قسم کی سوتی جالی جو ٹوپی ، پردہ اور نقاب وغیرہ بنانے میں کام آتی ہے ؛ جالی ؛ کاج ۔

Lens : (n) (۱) دوربین یا عینک کا شیشہ ؛ تال ؛ عدسہ ۔ (۲) تصویر کشی میں استعمال ہونے والا عدسوں کا مجموعہ ۔ (۳) (تشریح) عدسہ ؛ آنکھ کا پردہ ؛ عدسۂ چشم ۔

Concave lens : مقعر عدسہ ۔

Covex lens : محدب عدسہ ۔

Lens-eye : (n) عدسۂ چشم ؛ جلیدیہ ۔

Lens-form : (a) عدسہ کی شکل کا ؛ عدسہ نما ۔

Lensed : (a) عدسہ دار ؛ شیشہ دار ۔

Lensless : (a) بے عدسے کا ؛ بے شیشے کا ۔

Lent : (n) (۱) ایسٹر سے قبل چالیس دن کا زمانہ جس میں سوائے اتوار کے ہر روز مجاہدۂ نفس کیا جاتا ہے اور روزہ رکھا جاتا ہے ؛ لینٹ ؛ ایسٹر سے پہلے کا چلہ ۔ (۲) (جمع) لینٹ کے زمانے میں کشتیوں کی دوڑ ۔

Lent : (a) قرض دیا ہوا ۔

-lent : (suffix) لاحقہ صفات بنانے کے لئے بمعنی "پر، بھرا ہوا ، مملو" ۔

Lent-lily : (n) نرگس زرد ؛ آبی زردی ۔

Lent-rose : (n) دیکھو Lent-lily

Lent-term : (n) یونیورسٹی کی وہ میقات جس میں لینٹ کا تیوہار ہوتا ہے ۔

Lentamente : (adv.) (موسیقی کی ہدایت) آہستہ ؛ دھیرے دھیرے ۔

Lenten : (n) لینٹ کے متعلق ؛ لینٹ کا ؛ لینٹ کے زمانے کے مناسب ۔

Lenten-corn : (n) اناج جو لینٹ کے زمانے میں بویا جائے ۔

Lenten-fig : (n) کشمش ۔

Lenten-pie : (n) پائی (Pie) جس میں گوشت نہ ہو ۔

Lentic : (a) ٹھہرے ہوئے پانی (مثلاً جھیل ، تالاب وغیرہ) سے متعلق ؛ ٹھہرے ہوئے پانی میں رہنے والا ۔

Lenticel : (n) (نباتیات) عدسہ نما کارک جیسا داغ جو نئے چھالوں پر ہوتا ہے ؛ منخر ؛ منفذِ عدسی ؛ عدسیہ ۔

Lenticellate : (a) عدسہ نما کارک جیسا داغ والا ؛ عدسیہ پیدا کرنے والا ۔

Lenticle : (a) (ارضیات) عدسی تودہ ۔

Lenticula : (n) (۱) (طب) کلف ؛ کندمہ ؛ جھائیں ۔ (۲) چھوٹا مناظری عدسہ ۔

Lenticular : (a) (۱) عدسہ نما ؛ دونوں پہلو محدب رکھنے والا ؛ محدب الطرفین ۔ (۲) عدسی ؛ عدسہ سے متعلق ۔ (۳) عدسۂ چشم سے متعلق ۔

Lenticular bed : (a) معدن عدسی ۔

Lenticular (ore) : (n) سرخ صلصالی خام معدن کی پرت ۔

Lenticularis : (a) عدسہ کی شکل کا (بادل) ؛ عدسی ۔

Lenticularly : (adv.) عدسہ نما طور پر ؛ عدسے کی طرح ۔

Lentigerous : (a) عدسہ' چشم دار ۔

Lentiginous : (a) گندمہ دار ؛ نقطہ دار ۔

Lentigo : (n) گندمہ ؛ کلف ؛ چھائیں ؛ ٹولول ۔

Lentil : (n) (۱) مسور ؛ عدس ۔ (۲) محدود پتلی ارضیاتی پرت جس کے چاروں طرف چینوں کی پرتیں ہوں ۔

Lentil-shell : (n) (حیوانیات) ایک قسم کا صدف ۔

Lentiscus : (n) مصطگی کا درخت ۔

Lentisk : (n) دیکھو Lentiscus

Lentitude : (n) سستی ؛ منھاپن ۔

Lento : (adv.) (موسیقی) آھستہ ۔

Lentoid : (a) عدسہ نما ؛ عدسی شکل ۔

Lentor : (n) سستی ۔

Lenvoy / L'envoy : (n) قدیم طرز کی نظموں کا آخری بند ۔

Leo : (n) برج اسد ؛ سنگھ راس ؛ پانچواں برج ۔

Leo minor : (n) اسد اصغر ۔

Leonid : (n) (فلکیات) اسدیہ ؛ شہاب ثاقب جو برج اسد سے تاباں ہوتا ہے ۔

Leonine : (a) شیرانہ ؛ شیر کی طرح ؛ شیر کا ؛ شیر خو ۔

Leonine : (a) Leo کا بنایا ہوا یا ایجاد کیا ہوا یا اس سے متعلق ۔

Leonine city : (n) روم کا وہ حصہ جسے Leo چہارم نے قلعہ بند بنوایا ۔

Leonine convention / - partnership : (n) (یونانی قانون) معاہدہ یا شرکت جس کی شرط یہ ہوتی ہے کہ ایک شریک کو تمام منافع ملتے ہیں اور دوسرے کو تمام نقصانات اٹھانے پڑتے ہیں جیسے Cassius نے غیر ضروری قرار دیے دیا ۔

Leonine monkey : (n) ایک قسم کا بندر ۔

Leonine verse : (n) ازمنہ وسطیٰ' لاطینی نظم کے مقفیٰ' مرثیے بحر مسدس میں ۔

Leoninely : (adv.) شیر کی طرح سے ۔

Leontiasis : (n) (۱) (طب) داءُ الاسد ؛ ایک قسم کا کوڑھ جس میں شکل شیر کی سی ہو جاتی ہے ۔ (۲) چہرے اور کھوپڑی کی ہڈیوں کی بیش نمو جس سے چہرہ شیر جیسا لگتا ہے ۔

Leontodon : (n) (نباتیات) شیر دنداں ؛ ایک قسم کا پودا ۔

Leopard : (n) (۱) تیندوا ؛ پلنگ ؛ چیتا ۔ (۲) (نقابت) انگلستان کے سرکاری مارکے میں شیر کی تصویر ۔ (۳) ایڈورڈ سوم کے دور حکومت کا طلائی سکہ جس کی پشت پر شیر کی تصویر ہوتی تھی ۔ (٤) سگ ماہی (سیل) کی ایک جنس ۔ (٥) چیتا (غیر متبدل ہونے کی علامت کے طور پر) ۔ (٦) چیتے کی کھال ۔

American leopard : امریکی چیتا ۔

Hunting leopard : معمولی چیتا ۔

Snow leopard : یوز ؛ تیندوا ؛ پہاڑی چیتا ۔

Leopard : (a) چیتے سا ؛ چیتے کی طرح ۔

Leopard cat : (n) افریقہ ، ہندوستان وغیرہ کی جنگلی بلی ۔

Leopardess : (n) چیتے کی مادہ ۔

Leopard s bane : (n) درونج ؛ درونج عقربی ۔

Leopardwood : (n) جنوبی امریکا کے ایک درخت کی لکڑی ۔

Leotard : (n) ایک قسم کا چست لباس جو رقص کرنے والے یا قلا باز پہنتے ہیں۔

Lepadoid : (a) سرخاب سے مشابہ ؛ سرخاب سا۔

Lepadoid : (n) سرخاب جیسے پرندے۔

Lepal : (n) قشرہ۔

Leper : (n) (۱) مبروص ؛ مجنوم ؛ جزامی ؛ کوڑھی۔ (۲) بد اخلاق یا سماج دشمن شخص۔

Leper : (a) کوڑھی ؛ جذامی۔

Leper : (v) (۱) جذام میں مبتلا ہونا ۔(۲)(مجازاً) داغ لگ جانا یا لگانا۔

Leper ('s) window : (n) (گرجا) کوڑھیوں کے لئے فرضی کھڑکی۔

Lepidine : (n) ایک پراں روغنی اساس جو کونین وغیرہ سے حاصل ہوتی ہے۔

Lepido- : (prefix) سابقہ بمعنی "فلس"۔

Lepidodendroid : (a) فلسی شجر سے متعلق یا مشابہ۔

Lepidodendron : (n) فلسی شجر کی نوع کا درخت۔

Lepidodendron : (n) متحجر پودوں کی ایک جنس۔

Lepidoganoid / Lepidoganoidean : (a) فلسی مچھلیوں کی ایک جنس سے متعلق۔

Lepidoid : (a) متحجر مچھلیوں کے خاندان سے متعلق جن کے فلس بڑے اور معین نما ہوتے ہیں۔

Lepidoid : (n) بڑے معین نما فلس والی متحجر مچھلی۔

Lepidolite : (n) ابرک کی ایک قسم : حجری ابرک۔

Lepidomelane : (n) (کان کنی) آہن دار ابرک۔

Lepidopter : (n) فلسی پرہ ؛ فلسی بالا۔

Lepidoptera : (n) فلسی بالان (پروانے و تیتران)۔

Lepidopteral / Lepidopteran / Lepidopterous : (a) فلسی بالان سے متعلق۔

Lepidopterist : (n) فلسی حشرات داں۔

Lepidosaurian : (a) رینگنے والے جانوروں کی ایک جنس سے متعلق جن کی کھال فلسی ہوتی ہے۔

Lepidosaurian : (n) فلسی کھال والا رینگنے والا جانور ؛ فلسی سوسمار۔

Lepidosiren : (n) مچھلیوں کی ایک جنس۔

Lepidote / Lepidoted : (a) (نباتیات) فلس دار ؛ بھوسی دار۔

Leporicide : (n) خرگوش کش۔

Leporine : (a) ارنبی ؛ خرگوش ؛ خرگوش سے متعلق ؛ خرگوش کی قسم کا۔

Leporine : (n) خرگوش اور لومڑی کا دوغلا بچہ۔

Lepper : (n) چھلانگ لگانے والا گھوڑا۔

Leppy : (n) بے ماں کا بچھڑا۔

Lepra : (n) (۱) (طب) جذام ؛ برص۔ (۲) (نباتیات) ایک سفید آٹے جیسا ایک مادہ جو بعض درختوں سے نکلتا ہے۔

Leprechaun : (n) (آئرستان) بھوت ؛ پریت ؛ سایہ ؛ روح۔

Leprology : (n) جذامیات ؛ علم جذام۔

Leprose : (a) (نباتیات) فلسی ؛ پوستہ دار۔

Leprosery : (n) جذامیوں کا اسپتال یا ان کی کالونی۔

Leproso- : (prefix) سابقہ بمعنی " فلسی" "پوستہ دار"۔

Leprosy : (n) (۱) جذام ؛ برص ؛ کوڑھ۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی روگ۔

Leprotic : (a) جذامی ؛ کوڑھی ۔

Leprous : (a) (۱) جذام کا ؛ جذام کی طرح ۔ (۲) جذامی ؛ کوڑھی ۔ (۳) (نباتیات) فلسی ؛ پوسته دار ۔

Leprously : (adv.) جذامی حالت میں ؛ جذام میں مبتلا ہو کر ۔

Leprousness : (n) جذامی ہونا ؛ کوڑھی ہونا ۔

Lepto - : (prefix) لاحقہ بمعنی "پتلا ، چھوٹا ، نازک" ۔

Leptocephalic : (a) (حیوانیات) کوتاہ سر ۔

Leptodactyl : (a) (حیوانیات) لمبے پتلے پنجوں والا ؛ نازک انگشت ۔

Leptodactyl : (n) لمبے پتلے پنجوں کا پرند ۔

Leptology : (n) موشگافی ۔

Leptome : (n) (نباتیات) رس ریشہ ۔

Lepton : (n) (۱) قدیم یونان کا ایک سکہ جو تقریبا" ایک فاردنگ کے برابر ہوتا تھا ۔ (۲) جدید یونان کا سب سے چھوٹا سکہ ۔

Lepton : (n) ایک قسم کا دو صماصی صدف ۔

Leptorrhine : (a) تنگ ناک والا ۔

Leptosome : (a) نازک جسم ۔

Lesbian : (a) (۱) جزیرہ* لیسبوس (Lesbos) کا ؛ لیسبی ۔ (۲) علت بیضوی یعنی چپٹی ۔

Lesbian : (n) مائل بہ ہم جنس عورت ۔

Lesbian rule : (n) (۱) معماروں کا سیسے کا بنا رول جسے خم کیا جا سکتا ہے ۔ (۲) (مجازاً) لچکدار فیصلہ ۔

Lesbianism : (n) علت بیضوی یعنی چپٹی ۔

Lese-majesty / Leze-majesty : (n) (۱) غداری ؛ بغاوت خلاف بادشاہ ۔ (۲) (مزاحاً) گستاخی ۔

Lesion : (n) (۱) صدمہ ؛ نقصان ۔ (۲) (مرضیات) اعضا کی ساخت یا فصل میں فاسد تغیر یا خلل ؛ ضرر ؛ زخم ؛ خلل اعضا ۔

Less : (a) (۱) کم ؛ خرد تر ؛ چھوٹا ۔ (۲) کم تر ؛ مقدار میں کم ۔ (۳) کہتر ؛ رتبے میں کم ۔ (٤) منفی ؛ منہا کر کے ۔ (٥) بجز ۔

Less : (n) (۱) کم تر مقدار یا تعداد ؛ کم چیز ۔ (۲) کم تر ۔

Less than no time : (مزاحاً) آناً فاناً ؛ چٹکی بجاتے ۔

No less / Nothig less than : بالکل ؛ بعینہ' ۔

Less : (adv.) کم تر درجے میں ؛ کمتر مقدار میں ؛ کم ۔

Much less / Still less : بہت کم ۔

Nothing less than : کچھ بھی ۔

More or less : کم و بیش ۔

-less : (suffix) (۱) لاحقہ جو اسم سے صفت منفی اور متعلق بنانے میں استعمال ہوتا ہے جیسے doubtless / homeless ۔(۲) بعض حالتوں میں فعل کے آخر میں بھی آتا ہے جیسے tireless ۔

Lessee : (n) ٹھیکہ دار ؛ پٹہ دار ؛ کرایہ دار ؛ اجارہ دار ؛ مستاجر ۔

Lesseeship : (n) ٹھیکہ داری ؛ کرایہ داری ؛ مستاجری ۔

Lessen : (v) کم کرنا ؛ کم ہونا ؛ گھٹانا ؛ گھٹنا ؛ ہلکا کرنا ؛ ہلکا ہونا ۔

Lessening : (n) تخفیف ؛ کمی ۔

Lesser : (a) (۱) کم تر ؛ تھوڑا ؛ خرد تر ؛ چھوٹا ؛ اصغر ؛ صغیر ۔ (۲) (جغرافیہ) کوچک ۔ (۳) (موسیقی) صغیر ۔

Lesson : (n) (۱) توریت اور انجیل کی آیتیں جو صبح و شام دعاؤں میں پڑھائی جاتی ہیں ۔ (۲) کتاب کا سبق ؛ درس ۔ (۳) سبق کی مقدار یا اس کا وقت ۔ (٤) (جمع) باقاعدہ تعلیم یا درس ۔ (٥) قابل تقلید نمونہ ؛ باعث عبرت مثال ؛ عبرت ۔

To give lesson : سبق دینا ۔

To take lesson : سبق لینا ۔

Lesson : (v) (۱) تربیت دینا ؛ باضابطہ سکھانا ۔ (۲) سرزنش کرنا ؛ ملامت کرنا ۔

Lesson book : (n) درسی کتاب ۔

Lessor : (n) ٹھیکہ دینے والا ؛ پٹہ دینے والا ؛ کرایہ پر اٹھانے والا ؛ کرایہ یاب ؛ مالک ؛ اجارہ دہندہ ؛ موجر ؛ پٹہ دہندہ ۔

Lest : (conj.) مبادا ؛ کہیں ایسا نہ ہو ؛ اس خوف سے کہ کہیں ؛ خدانخواستہ ۔

Let : (n) (۱) مزاحمت ؛ رکاوٹ ۔ (۲) (ریکٹس کھیل وغیرہ میں) گیند کو یا کھلاڑی کو روکنا ۔

Without let or hindrance : بے روک ٹوک کے ؛ بلا مزاحمت کے ۔

Let : (n) کرایہ پر اٹھانا ؛ ٹھیکہ پر دینا ۔

Let : (v) (۱) جانے دینا ؛ نکلنے دینا ۔ (۲) کرایہ پر اٹھانا ؛ ٹھیکہ پر دینا ۔ (۳) کرنے دینا ؛ اجازت دینا ۔ (٤) کروانا ؛ سبب ہونا ؛ باعث ہونا ۔

To let blood : فصد کھولنا ؛ لہو لینا ۔

To let cat out of the bag : دیکھو Bag

To let free/-at targe : آزاد کرنا ۔

Let : (v) مانع ہونا ؛ روکنا ؛ مزاحم ہونا ؛ سدراہ ہونا ۔

Let : (suffix) (۱) لاحقہ جو عموما اسم تصغیر کے لئے آتا ہے جیسے ringlet ۔ (۲) کبھی کبھی لباس اور زیورات کےلئے آتا ہے جیسے bracelet، armlet وغیرہ ۔

Let alone : (v) (۱) دخل نہ دینا ؛ کسی کو اس کی حالت پر چھوڑ دینا ؛ رہنے دینا ؛ ہاتھ نہ ڈالنا ۔ (۲) درکنار ۔

To let one alone to do : پورا بھروسہ کرنا ؛ کام کو کسی شخص پر چھوڑ دینا ۔

Let alone : (n) مطلق العنان ۔

Let at : (v) پھینکنا (پتھر وغیرہ) ؛ حملہ کرنا ؛ نشانہ باندھنا ۔

Let be : (v) دخل نہ دینا ؛ رہنے دینا ۔

Let bug /- dab : (v) افشا کردینا ؛ فاش کردینا ۔

Let down : (v) (۱) اتارنا؛ نیچا کرنا ۔ (۲) وقت پر ساتھ نہ دینا؛ وقت پر ساتھ چھوڑ دینا ۔ (۳) گرانا ؛ ذلیل کرنا ؛ کم کرنا ۔ (٤) (دھات کا ) آب کم کرنا ۔ (٥) (لاکھ وغیرہ کو) اسپرٹ میں تحلیل کرنا ۔

To be let down : (شکاری کتے کے پنجے کا) زمین سے لگا رہنا ۔

To let (a person) down gently or softly : (دوسرے کی خود داری کا) لحاظ رکھنا ۔

Let-down : (n) (۱) کم کرنا ؛ نیچاکرنا ؛ اتارنا ۔ (۲) خرابی؛ عیب ؛ نقص ؛ خامی ۔ (٤) مایوسی ؛ ناامیدی ۔ (٥) ڈھیل ؛ سستی ؛ ارتداد ۔

Let-down : (a) (۱) افسردہ؛ بد دل ۔ (۲) ہوائی جہاز کے آہستگی سے نیچے آنے سے متعلق ۔

Let fall : (n) (۱) نیچے کرنا ؛ (پل ، نقاب وغیرہ) ۔ (۲) اتفاقاً کسی بات کا منہ سے نکل جانا ؛ کنایتاً کسی بات کا کہنا ۔ (۳) (ہندسہ) کسی نقطے سے خطہ پر (عمود) کھینچنا ۔ (٤) (بحری) لنگر گرانا ؛ بادبان گرانا ۔

Let fly : (v) (۱) پتھر پھینکنا ۔ گولی چلانا ۔ (۳) (بحری) بادبان کھول کر نیچے گرانا ۔

Let go : (v) (۱) رہا کرنا ؛ آزاد کرنا ؛ گرفت چھوڑ دینا ؛ ہاتھ سے چھوڑدینا ۔ (۲) خیال چھوڑدینا؛ دل سے نکال ڈالنا ۔ (۳) لنگر گرانا ۔ (٤) ضبط نہ کرنا ؛ دبانہ سکنا ؛ چھوڑ دینا ۔

To let oneself go : جذبات کے بہاؤ میں بہہ جانا ؛ جوش سے بے قابو ہوجانا ۔

Let-go : (n) رہا کرنا ؛ رہائی ؛ خیال چھوڑدینا ۔

Let in : (v) (۱) اندر آنے دینا ؛ داخلے کی اجازت دینا ۔ (۲) داخل کرنا ۔ (۳) مشکل وغیرہ میں پھنسادینا ۔ (٤) (برف کا) پھٹ جانا ۔

To let in for : شریک کرنا ؛ پھنسا دینا ۔

Let-in : (a) کاٹ کر یا ٹکڑے لگاکر چھوٹا یا وسیع کیا ہوا ۔

Let into : (v) (۱) داخل کرنا ؛ ڈالنا ۔ (۲) واقف کرنا (رازسے) آگاہ کرنا ؛ شریک کرنا ۔

Let into : (v) (عام) زبان یا ہاتھ سے حملہ کرنا ؛ برس پڑنا ؛ ٹوٹ پڑنا ۔

Let loose : (v) رہا کرنا ؛ کھول دینا ؛ چھوڑدینا ؛ باگ چھوڑدینا ۔

Let off : (v) چھوڑ دینا ؛ چلانا ؛ داغنا ۔ (۲) سزا معاف کرنا ؛ ہلکی سی سزا دےکر چھوڑ دینا ۔ (۳) مجبورنہ کرنا ۔ (٤) (سیال کو) بہا دینا ۔ (٥) (کسی چیزکو) دانستہ نکل جانے دینا ۔ (٦) کرنا ؛ اڑانا (مذاق ، تقریر وغیرہ) ۔ (۷) پٹے یا اجارے پر دینا ۔ (۸) قرض سے بری کرنا (کسی شخص کو) ۔

Let-off : (n) (۱) خوشی وخرمی ؛ رنگ رلیاں ۔ (۲) نکاس ؛ نکلنے کا راستہ ۔ (۳) کھیل میں کسی موقع سے فائدہ اٹھانے میں نا کامی ۔ (٤) (بنائی ) تُرسے دھاگا گزارنا ۔

Let off : (v) معاف رکھنا یا مستثنیٰ کرنا ( تاوان وغیرہ سے) ۔

Let on : (v) (۱) مخبری کرنا ؛ پکڑوادینا ؛ راز فاش کرنا ۔ (۲) قبول کرنا ؛ اقبال ۔ (۳) بہانہ کرنا ؛ بننا ؛ بن جانا (بیمار وغیرہ) ۔

Let out : (v) (۱) گھر کے باہر پہنچانا ؛ باہر جانے کےلئے دروازہ کھولنا ۔ (۲) (لباس کو) ڈھیلاکرنا ۔ (۳) کرایہ پر اٹھانا ۔ (٤) افشا کرنا ۔ (٥) (بحری) کھولنا ؛ پھیلانا (بادبان وغیرہ) ۔ (٦) اظہار کرنا ۔ (۷) مارنا ( گھونسا یا ایڑی وغیرہ سے) ؛ مکّے چلانا ؛ ایڑیاں جھٹکنا ؛ ٹھوکر چلانا ۔ (۸) (گھوڑے کی) باگ ڈھیلی چھوڑ دینا ۔ (۹) ختم کرنا ( تماشہ یا جلسہ وغیرہ) ۔ (۱۰) ذمہ داری سے بری کرنا ۔

Let out : (n) تفریح ؛ دلبستگی ۔

Let out : (a) ٹکڑے جوڑ کر بڑاکیا ہوا (سمور) ۔

Let-pass : (n) اجازت نامہ ؛ پرمٹ ۔

Let run : (v) بحری(رسا وغیرہ) فوراً کھول دینا ۔

Let slip : (v) ہاتھ سے جانے دینا ؛ کھول دینا ؛ (گرہ وغیرہ) ؛ کتے کی ڈوری کھول دینا ۔ (۲) کھودینا ؛ ضائع کرنا ۔

Let up : (v) (۱) کم ہونا ؛ ڈھیلا پڑنا ؛ ٹھنڈا ہوجانا ۔ (۲) روکنا ؛ ختم کرنا ۔

Let-up : (n) موقوفی ؛ توقف ؛ خاتمہ ؛ ٹھہراؤ ؛ ڈھیل ۔

Letch : (n) آرزو ؛ تمنا ؛ اشتیاق ۔

Letch : (n) چشمہ یا ندی جو دلدل سے گزرتی ہے ؛ کیچ بھرا گڑھا ؛ دلدل ۔

Letch : (n) دیکھو Leach

Lethal : (a) (۱) قاتل ؛ مہلک ؛ جان لیوا ؛ مرگ آور ۔ (۲) موت سے متعلق ۔

Lethal Chamber : (n) جانوروں کو بغیر اذیت دیئے مارنے کا کمرہ ۔

Lethal gene : (n) مہلک مورثہ ؛ مہلک جین ۔

Lethargic : (a) خواب آلودہ ؛ سُست ؛ غفلت کا ؛ سستی کا ؛ سستی پیدا کرنے والا ۔

Lethargically : (adv.) غفلت کی حالت میں ؛ سستی سے ؛ غنودگی یا بے دلی کی حالت میں ۔

Lethargicalness : (n) غفلت ؛ سستی ؛ آلکسی ؛ سست ہونا ۔

Lethargize : (v) غنودگی لانا ؛ سست کرنا ؛ غفلت پیدا کرنا ۔

Lethargy : (n) (۱) غفلت کی نیند ؛ بے ہوشی ؛ بیماری کی غنودگی ؛ سُبات ؛ کوما ۔ (۲) مٹھاپن ؛ آلکس : سستی ؛ کاہلی ؛ بے دلی ۔

Lethe : (n) (۱) (یونانی اساطیر) عالم اسفل کا ایک دریا جس کے پانی سے واقعات ماضی فراموش ہو جاتے ہیں ؛ دریائے فراموشی ؛ بھول ندی ۔ (۲) اپنی گذشتہ زندگی کوبھول جانا ؛ خود فراموشی ۔ (۳) موت ۔

Lethean : (a) دریائے فراموشی سے متعلق ؛ خود فراموشانہ ۔

Lethiferous / Letiferous : (a) مرگ آور ۔

Lett : (n) (۱) بالٹک کے قرب و جوار میں رہنے والی قوم کا فرد ۔ (۲) اس قوم کے لوگوں کی زبان ۔

Lettable / Letable : (a) کرایہ پر اٹھائے جانے کے لائق ۔

Letter : (n) (۱) حرف ؛ حرف تہجی ۔ (۲) (طباعت) ٹائپ ۔ میں (بحالت جمع) حروف کے ذریعے تقسیم ؛ (کتاب کی جلد پر) نام وغیرہ کا ٹھپا ۔ (٤) خط ؛ مراسلہ ؛ نامہ ؛ چٹھی ۔ (٥) (جمع) سرکاری یا قانونی کاغذ ۔ (٦) کسی بیان کے ہو بہو الفاظ ؛ لفظی یا ظاہری معنی ۔ (۷) (جمع) علم ادب ؛ مطالعہ ؛ معلومات (کتابی) ؛ علمیت ؛ علم و فضل ۔ (۸) اسکول یا کالج کا نشان (کھیل کود میں انعام کے طور پر) ۔

Commonwealth / Republic of letters : ادیبوں کی جماعت ۔

Man of letters : عالم ؛ ادیب ۔

The letter : (قانون وغیرہ کا) لفظی معنی ۔

To the letter : حرف بہ حرف ؛ ہو بہو ۔

Letter : (n) فصد کھولنے والا ؛ کرایہ پر اٹھانے والا ؛ کھولنے والا ؛ ڈھیلا کرنے والا ۔

Letter : (v) (۱) کتاب کی جلد پر نام کا ٹھپا لگانا ۔ (۲) چھاپنا ۔ (۳) حروف کے ذریعے تقسیم کرنا ۔

Letter balance : (n) چٹھیوں کو وزن کرنے کی ترازو ۔

Letter book : (n) وہ کتاب جس میں خطوط کی نقول رکھی جائیں ؛ مجاریہ ۔

Letter-bound : (a) ظاہری یا لفظی معنی کا پابند ؛ لکیر کا فقیر ۔

Letter-box : (n) چٹھی بکس ؛ لیٹر بکس ۔

Letter-card : (n) ڈاک میں بھیجنے کے لئے تہ کیا ہوا کاغذ جس کے کناروں پر گوند لگا ہوتا ہے ؛ خط نما کارڈ ۔

Letter-case : (n) خط رکھنے کی جیبی کتاب ۔

Letter-cutter : (n) ٹائپ کا ٹھپا بنانے والا ۔

Letter-founder : (n) (طباعت کا) ٹائپ بنانے والا ۔

Letter-founding : (n) ٹائپ ڈھالنا ۔

Letter-foundry : (n) وہ جگہ جہاں ٹائپ ڈھالا جاتا ہے ۔

Letter-head : (n) خط وغیرہ لکھنے کا کاغذ جس کے سرے پر نام ؛ پتا وغیرہ چھپا ہوا ہوتا ہے ۔

Letter-high : (a) (طباعت) عام ٹائپ کے اتنا اونچا ۔

Letter-lock : (n) قفل ابجد ۔

Letter of advice : (n) اطلاعی چٹھی (ترسیل سامان وغیرہ کی) ۔

Letter of attorney : (n) مختار نامہ ۔

Letter of credence : (n) اعتماد نامہ۔

Letter of credit : (n) دیکھو Credit

Letter -package : (n) بین الاقوامی ڈاک کا بنڈل جو اول درجے کی شرح پر بھیجا جائے ۔

Letter-paper : (n) خط کا کاغذ۔

Letter-perfect : (n) (۱) (تھیٹر) ازبر کئے ہوئے (مکالمہ) ؛ اپنا پارٹ بخوبی جاننے والا ۔ (۲) کامل (صحت الفاظ کے اعتبار سے) ۔

Letter-press : (n) مصور ؛ کتاب میں تصاویر کو چھوڑ کر چھپی ہوئی عبارت ؛ تصویر کے ساتھ کی تشریحی عبارت ۔

Leter-puch : (n) ٹائپ کے لئے سانچہ بنانے کا آہنی ٹھپا ۔

Letter-rack : (n) (۱) ٹائپ رکھنے کا طشت ۔ (۲) چھوٹا چوکھٹا جس میں خطوط یا کاغذات رکھتے ہیں ۔

Letter-sheet : (n) خط وغیرہ لکھنے کا کاغذ جسے موڑ کر بند کر دیا جاتا ہے اور خود لفافے کا کام کرتا ہے ۔

Letter-stamp : (n) مہر جو ڈاک کی ٹکٹوں کو منسوخ کرنے ، خط یا پارسل پر اطلاع دینے کے لئے لگائی جاتی ہے ۔

Letter-weight : (n) کاغذ دبانے کی کوئی بھاری چیز ؛ دبونی ؛ وزنہ ۔

Letter-wood : (n) دیکھو Leopard wood

Letter-worship : (n) لفظ پرستی ۔

Letter-writer : (n) خطوط نویس ؛ کتاب خطوط نویسی ؛ قواعدانشاء ؛ خطوط کی نقل اتارنے کی مشین ۔

Lettered : (a) (۱) عالم ؛ فاضل ۔ (۲) عالمانہ ۔ (۳) حروف دار ۔ (٤) رنگین حروف سے (جلد پر) نام لکھی ہوئی (کتاب) ۔

Lettering : (n) نام کا ٹھپا لگانا ؛ حروف کے ذریعے تقسیم ۔

Letterless : (a) (۱) نا خواندہ ؛ جاہل ۔ (۲) بے خط و کتابت ۔ (۳) بے کتبہ ۔

Letters of hrotherhood / -fraternity : (n) خطوط جو صومعہ اپنے مربیوں کو دیتا ہے کہ اس میں مندرجہ لوگوں کو عبادت اور اچھے کاموں کے اجر میں شامل کیا جائے ۔

Letters patent : (n) فرمان ؛ پروانہ ؛ سند ۔

Lettic : (a) لیٹ قوم سے متعلق ۔

Lettic : (n) لیٹوی زبان ؛ زبانوں کا مجموعہ جس میں لیٹوی ، لیتھو نوی اور قدیم پروشی زبانیں شامل ہیں ۔

Lettiga : (n) پالکی گاڑی ۔

Lettish : (a) لیٹ قوم سے متعلق ؛ لیٹوی زبان سے متعلق ۔

Lettish : (n) لیٹوی زبان ۔

Lettuce : (n) کاہو ؛ سلاد ۔

Wild lettuce : جنگلی کاہو ۔

Lettuce-opium : (n) ستِ کاہو ۔

Lettuce-water : (n) عرق کاہو ۔

Leucaethiop / Leucoethiop : (n) سفید فام حبشی ۔

Leucaethiopia : (n) سفید فام حبشی کی ساخت ۔

Leucaethiopic : (a) سفید فام حبشی سا ۔

Leuchaemia / Leukaemia / Leukemia : (n) کثرت خلیات ابیض ۔

Leuchaemic : (a) کثرت خلیات ابیض سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Leucaniline : (n) (کیمیا) ایک سفید بلوری مادہ جو باسا سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Leucic : (a) لیوسن کا ۔

Leucic acid : (n) ایک شحمی تیزاب جو لیوسن سے حاصل ہوتا ہے ۔

Leucic ether : (n) ایک روغنی رقیق۔

Leucin / Leucine : (n) ایک سفید بلوری مادہ جو پروٹین کے سڑنے سے پیدا ہوتا ہے ۔

Leucite : (n) الومینیم اور پوٹاشیم کا زجاجی سلیکیٹ جو آتش فشاں کی چٹانوں میں ملتا ہے ۔

Leucitic : (a) لیوسائیٹ سے متعلق۔

Leucitoid : (n) منحرف السطوح یا چوگوشہ چو بیس سطحی مجسم۔

Leuco - : (preffix) سابقہ بمعنی "سفید"۔

Leucoblast : (n) سفید نہوضہ۔

Leucocyte : (n) (عضویات) خلیہ ابیض ؛ سفید دانہ خون۔

Leucocytosis : (n) خلیہ ابیض کی تعداد کا عارضی طور پر بڑھ جانا ۔

Leucocythaemia / Leucocythemia : (n) دیکھو Leuchaemia

Leucoethiop : دیکھو Leucaethiop

Leucoline / Leucol / -kol : (n) تارکول اساس۔

Leucoderma / Leucodermia : (n) برص ابیض ؛ پھلبری۔

Leucoma : (n) بیاض ؛ سمیکہ ؛ پھولا ۔

Leucomaine : (n) (عضویاتی کیمیا) ایک القلی نما جو پروٹین کی تحلیل کی وجہ سے جاندار جسم میں پایا جاتا ہے ۔

Leucopathy : (n) دیکھو Albinism

Leucophane : (n) گلو سیم ، کیلشیم اور سوڈیم کا سلیکیٹ۔

Leucophanite : (n) دیکھوLeucophane

Leucophyll : (n) (نباتیات) ایک بے رنگ مادہ رنگ باختہ پتوں میں پایا جاتا ہے ۔

Leucoplast / Leucoplastid : (n) (نباتیات) سفید تکوینہ۔

Leucorrhoea : (n) سیلان ابیض ؛ سیلان رحم ؛ پرسوت۔

Leucoscope : (n) روشنی اور رنگ کی نسبتی سفیدی کا موازنہ کرنے کا آلہ۔

Leucosis : (n) (۱) برص ۔ (۲) دیکھو Albinism

Leucous : (a) سفید فام ؛ گوری۔

Leud : (n) جاگیری ؛ آسامی۔

Leukaemia : دیکھو Leuchaemia

Leuma : (n) گھوڑوں کی ایک بیماری۔

Levancy : (n) مویشی کا کھیت میں اتنی دیر رہنا کہ وہ چر سکیں۔

Levant : (n) (۱) لیوانٹ ؛ مشرقِ بحر روم ؛ خاور۔ (۲) نفیس دانے دار چمڑا ۔

The high levant : مشرقِ بعید ۔

To come the levant, run or throw a levant : اس نیت سے شرط لگانا کہ ہارنے پر فرار ہو جانا ہے ۔

Levant : (a) کافی دیر تک چرنے والا (مویشی ) ۔

Levant : (v) (شرط وغیرہ کا روپیہ ادا کئے بغیر) فرار ہو جانا ؛ کافور ہوجانا ؛ چمپت ہو جانا ؛ اُڑ جانا ؛ قرض خواہوں سے رو پوش ہو جانا یا بھاگ جانا ۔

Levanter : (n) چمپت ہوجانے والا ؛ (قرض خواہوں سے بچ کر) فرار ہو جانے والا ۔

Levanter : (n) بحر روم کی تیز پُروائی ہوا ۔

Levantine : (a) مشرقی بحر روم کا ؛ بحر روم میں تجارت کرنے والا ۔

Levantine : (n) (۱) ساکن خاور ؛ مشرق بحر روم کے مشرقی جزائر یا اس کے ساحل کا باشندہ ؛ لیوانٹی ۔ (۲) ایک قسم کا مضبوط ریشمی کپڑا ۔

Levator : (n) رافع ؛ عضلہ٭ رافعہ ؛ وہ پٹھا جس سے کوئی عضو اٹھایا جاتا ہے ۔

Levee / Levy : (n) (۱) دریا کے سیلاب سے بچاؤ کے لئے پشتہ ۔ (۲) پشتہ ؛ بند ۔ (۳) وہ علاقہ جہاں طوائفیں کثرت سے رہتی ہیں ؛ خصوصاً شکاگو میں ۔

Levee : (n) (۱) بستر سے اٹھ کر درباریوں سے ملاقات ۔ (۲) مردانہ دربار ؛ دربار شاہی ۔ (۳) درباریوں کا مجمع ؛ ملاقات کے امیدواروں کا مجمع ۔

Levee : (v) (دریا کے کنارے) پشتہ بنانا ۔

Level : (n) (۱) معماروں کا گُنیا ۔ (۲) سطح ہموار ؛ مسطح ۔ (۳) (ذہنی ، اخلاقی یا معاشرتی) معیار ؛ رتبہ ؛ حیثیت ؛ پایہ ؛ درجہ ۔ (٤) ہموار میدان ؛ مسطح زمین ۔ (٥) (کان کنی) افقی رستہ یا رگ معدن ۔ (٦) نالا ۔ (۷) معاشیاتی سر گرمی ، قیمت یا پیداوار کی سطح ۔ (۸) (سروے) سیدھ ؛ شست ۔

On-/Upon-/-a level : افقی طور پر ؛ افقی سطح پر ۔

On a level with : ہم سطح ۔

The level : افقی خط ۔

To find one's level : اپنی سطح ڈھونڈ لینا ۔

Level : (a) (۱) افقی ۔ (۲) مساوی ؛ ہم رتبہ ؛ برابر ؛ ایک سطح پر ؛ یکساں ؛ ہمسر ۔ (۳) ہموار ؛ یکساں ؛ یك آہنگ ؛ یك رنگ ؛ معتدل ؛ متوازن ۔ (٤) عدد صحیح میں (مقدار) ۔ (٥) قابل فہم ۔ (٦) حقیقی ؛ سچا ۔ (۷) برابر قسطوں میں ۔ (۸) دو یا زیادہ بجاؤں میں زور دے کر تلفظ کیا ہوا ۔

One's level best : اپنی چوٹی کا ؛ انتہائی ۔

Level : (v) (۱) مسطح کرنا ؛ ہموار کرنا ؛ یکساں کرنا ۔ (۲) ایک سطح پر رکھنا ؛ برابر رکھنا ؛ (گھٹا یا بڑھا کر) معیار کے مطابق کرنا یا لانا ۔ (۳) ڈھانا ؛ زمین کے برابر کرنا ؛ منہدم کرنا ؛ خاك میں ملانا ؛ ملیا میٹ کرنا ۔ (٤) پچھاڑ دینا ؛ پٹك دینا ۔ (٥) (فرق) مٹانا ؛ (تفاوت یا امتیاز) دور کرنا ۔ (٦) نشانہ باندھنا ؛ (بندوق) چھتیانا ؛ (پھبتی) کسنا ؛ (بہتان) لگانا ؛ نظر کرنا ۔ (۷) (رنگ ریزی) یکساں طور پر رنگنا ۔ (۸) (پیمائش) زمین کی ناہمواری کا تعین کرنا ۔ (۹) صاف صاف بات کرنا ؛ صاف دل سے پیش آنا ۔

To level : ہم پلہ بنانا ؛ ہم رتبہ بنانا ۔

To level down / -up : ہموار بنانا ؛ برابر رکھنا ۔

To level one's aim : نشانہ باندھنا ۔

To level out : سطح پر پھیلانا ۔

To level to the ground / - with the ground / -in the dust : خاک میں ملانا ؛ ملیا میٹ کرنا ؛ منہدم کرنا ۔

Level-crossing : (n) (ریل کی) ہم سطح گزرگاہ ۔

Level-error : (n) کسی آلے کی افقی سطح سے خوردبینی انحراف ۔

Level-headed : (a) ہموار طبیعت کا ؛ سلیم الطبع ۔

Level-line : (n) (جہاز سازی) وہ خطوط جو جہاز کے ڈھانچے کو افقی طور پر متعین کرتے ہیں ۔

Level off : (v) (۱) ہموار کرنا ؛ مسطح کرنا ۔ (۲) حد کو پہنچنا ۔

Level-range : (n) فاصلہ جہاں سے افقی نشانہ لگا سکیں ۔

Level-staff : (n) درجہ دار کھمبا جو تسطیع میں کام آتا ہے ۔

کو ٹھیک رکھنے والا پرزہ۔

Lever-watch : (n) لیور واچ۔

Leverage : (n) (۱) بیرم ؛ بیرم کا فعل ؛ بیرم سے کام لینے کا طریقہ ؛ بیرمی عمل۔ (۲) بیرموں کا جوڑ یا مجموعہ ؛ بیرمی نظام۔ (۳) طاقت یا سہولت جو بیرم لگانے سے حاصل ہو ؛ بیرمی مفاد۔ (٤) مقصد کی تکمیل کے وسائل ؛ اثر ؛ زور۔

Leverage of a force : کسی قوت کی سمت کی محور سے دوری۔

Leveret : (n) خرگوش کا بچہ ؛ خرنق۔

Leveret-skin : (n) جاپانی روغن جو برتن پر چڑھاتے ہیں اور خرگوش کے بچے کی کھال سے مشابہ ہوتا ہے۔

Leviable : (a) قابل محصول ؛ محصول عائد کرنے کے قابل۔

Leviathan : (a) (۱) (بائبل) ایک دریائی عفریت۔ (۲) عظیم الشان چیز ؛ دیو پیکر چیز۔ (٤) زبردست قابلیت یا طاقت یا دولت رکھنے والا شخص۔ (٥) دولت مشترکہ۔

Leviathan : (a) عظیم الشان ؛ عظیم ؛ دیو پیکر۔

Levier : (n) تحصیل دار ؛ عائد کرنے والا ؛ وصول کرنے والا۔

Levigate : (v) (نباتیات و حشریات) مجلاسطحہ۔ (۱) سرمہ سا کر دینا ؛ پیس ڈالنا۔ (۲) حلوا بنادینا ؛ گھوٹنا ؛ گتھی ہوئی لیسی بنانا ؛ لیسی بنانا۔

Levigation : (n) پسائی ؛ گھٹائی ؛ لیسی بنانا۔

Levin / Leven : (n) بجلی کی کوند ؛ بجلی کی چمک ؛ صاعقہ ؛ شعلہ یا روشنی کی چمک۔

Leviner : (n) شکاری کتے کی ایک قسم۔

Levir : (n) دیور (شوہر کا بھائی)۔

Leveller / Leveler : (n) (۱) ہموار کنندہ ؛ برابر کرنے والا ؛ منہدم کرنے والا ؛ نشانہ باندھنے والا۔ (۲) وہ جو امیر و غریب کے امتیازات مٹانا چاہے ؛ حامیٔ مساوات۔ (۳) (جمع) آئرستان کی اٹھارویں صدی کی باغی خفیہ سوسائٹی کا نام۔

Levelling / Leveling : (n) (۱) نشانہ لگانا ؛ نشانہ۔ (۲) تسطیح۔ (۳) تعدیل۔ (٤) رنگ کو یکساں طور پر پھیلانا۔

Levelling / Leveling : (a) برابر کرنے والا ؛ مسطح بنانے والے والا ؛ حامیٔ مساوات اور ان کے نظریے سے متعلق۔

Levelling instrument : (n) (پیمائش) سروے کا ایک آلہ جس میں دوربین اور اسپرٹ لیول لگا رہتا ہے۔

Levelling rod/-pole /-saff : (n) دیکھو Level - staff

Levelling screw : (n) تسطیحی پینچ ؛ ہموار گر پینچ۔

Levelling stand : (n) (تصویر کشی) ایک آلہ جو شیشے کی پلیٹ کو افقی سطح میں رکھتا ہے۔

Levelly : (adv.) مساوی طور پر ؛ یکساں طریقے سے ؛ ایک انداز سے ؛ ہمواری کے ساتھ۔

Levelness : (n) اعتدال ؛ یکسانیت ؛ توازن۔

Lever : (n) (۱) بیرم ؛ لیور۔ (۲) بندوق کا توڑا۔ (۳) (بندان سازی و تشریح) ایک آلہ جس سے ہڈی کو اٹھایا جاتا ہے اور دانت کے جبڑے کو نکالا جاتا ہے۔ (٤) (گھڑی سازی) بیرم گریزہ۔

Lever : (v) بیرم استعمال کرنا ؛ بیرم سے اٹھانا ؛ حرکت دینا ؛ بیرم یا بیرم کے ذریعے سے کام لینا۔

Lever-arm : (n) بیرم کا بازو۔

Lever-beam : (n) اسٹیم انجن کا بیرم۔

Lever-escapement : (n) بیرمی گریزہ ؛ بیرمی کتا ؛ گھڑی کی حرکت

Levirate : (n) یہودیوں وغیرہ کی رسم جس کی رو سے متوفی کے بھائی یا قریبی عزیز کو اسکی بیوہ سے شادی کرنی پڑتی ہے ؛ صلہ٭ رحم کی شادی ؛ ازدواج دیور ۔

Leviratic / -al : (a) ازدواج دیور سے متعلق ؛ صلہ٭ رحم سے متعلق ۔

Leviration : (n) دیور سے شادی ؛ ازدواج دیور ۔

Levitate : (v) (بزور روحانیت) ہوا میں اڑنا یا اڑانا ۔

Levitation : (n) روحانی پرواز ؛ روحانی ارتفاع ۔

Levitative : (a) ہوا میں اڑنے والا ؛ روحانی پرواز سے متعلق ۔

Levitator : (n) ہوا میں اڑانے والا (بزور روحانیت) ۔

Levite : (n) (۱) لاوی فرقے کا یہودی یا کاہن ۔ (۲) لاوی فرقے کے وہ افراد جنہوں نے پادری کی معاونت کی ہو ۔

Levitic : (a) لاوی فرقے سے متعلق ۔

Levitical : (a) (۱) لاویوں کا ؛ لاویانہ ؛ کاہنوں کے متعلق ؛ لاوی یہودیوں کا ۔ (۲) لاویوں کے رسوم کے متعلق ۔ (۳) کتاب Leviticus سے متعلق ۔

Levitically : (adv.) لاویوں کی طرح ۔

Leviticus : (n) عہد عتیق کی تیسری کتاب جس میں کاہنوں کے احکام عقائد ہیں ؛ کتاب الادیان ۔

Levity : (n) (۱) ہلکاپن ؛ سبکی ۔ (۲) ناسمجھی ؛ سخافت ؛ بے موقع مذاق ؛ تلون مزاجی ؛ وسواس ۔ (۳) اوچھاپن ؛ خفیف الحرکتی ۔

Levo / Levulin : دیکھو Laevo / Laevulin

Levogyrate / Levogyratory : (a) چپ گرداں ۔

Levulose : (a) قندمیوہ ؛ شکر میوہ ۔

Levy : (n) (۱) تحصیل ؛ وصول ؛ تحصیل مالگزاری یا لگان ۔ (۲) لڑائی کے لئے فوج کی بھرتی ؛ جبری بھرتی ۔ (۳) محصول وغیرہ کی مقدار یا تعداد ؛ رنگروٹوں کی جماعت ۔

Levy : (v) (۱) جمع کرنا ؛ وصول کرنا ؛ تحصیل کرنا ۔ (۲) عائد کرنا ؛ لگانا ؛ تشخیص کرنا ۔ (۳) قانوناً وصول کرنا ۔ (٤) جبراً وصول کرنا ؛ اینٹھنا ۔ (٥) بھرتی کرنا ؛ فوج میں بھرتی کرنا ۔ (٦) آدمی اور سامان جنگ فراہم کرنا ۔ (۷) (لڑائی) آغاز کرنا ؛ چھیڑنا ۔ (۸) ذرائع مہیا کرنا ۔ (۹) سختی سے اعتراض یا احتجاج کرنا ۔

Levy in mass : (n) کارآمد لوگوں کی عام بھرتی ۔

Levy- money : (n) کسی تجارتی ادارے یا انجمن کے ممبران کی قسط طلبی ۔

Levyne / -ite : (n) الومینیم اور کیلشیم کا سفید یا ہلکے رنگ کا سلیکیٹ ۔

Lew : (a) نیم گرم ؛ معتدل ۔

Lew : (n) پناہ ؛ جائے پناہ ؛ آڑ ۔

Lew-warm / Loo-warm : (n) (۱) کنکنا ؛ نیم گرم ؛ سرد مہر ؛ بے التفات ۔ (۲) بے دلی ؛ سرد مہرانہ ۔

Lewd : (a) بدکار ؛ عیاش ؛ شہوت پرست ؛ پرشہوت ؛ نفس پرست ؛ نفس پرستانہ ؛ زناکار ؛ زانی ۔

Lewdly : (adv.) شہوت پرستی سے ۔

Lewdness : (n) عیاشی ؛ شہوت پرستی ۔

Lewdster : (n) عیاش شخص ؛ نفس پرست ۔

Lewe : (suffix) لاحقہ بہ معنی خصوصیت رکھنے والا ؛ "مبتلا" ؛ "متاثر" ۔

Lewis : (n) بھاری چٹانوں کی گرفت کا آلہ ؛ رافع چٹان ؛ لیوس ۔

Lewis : (v) رافع چٹان لگانا ۔

Lewis : (n) کرم کھڑے کاٹنے کی قینچی۔

Lewis-gun : (n) لیوس کی ایجاد کردہ مشین گن ؛ لیوس توپ۔

Lewis-hole : (n) رافع چٹان لگانے کا سوراخ۔

Lewth : (n) گرمی ؛ پناہ۔

Lex talionis : (n) اصول قصاص ؛ قانون قصاص ؛ آنکھ کے بدلے آنکھ ؛ العین بالعین۔

Lexical : (a) (۱) کسی زبان کے الفاظ سے متعلق ؛ لغوی ؛ الفاظی۔ (۲) کتاب لغت کا ؛ لغت کا ؛ متعلق لغت۔

Lexically : (adv.) لغوی طور پر ؛ لغت کی رو سے۔

Lexicographer : (n) لغت نویس ؛ جامع قاموس ؛ مدون لغت ؛ مؤلف لغت ؛ فرہنگ نویس۔

Lexicographic /-al : (a) فرہنگ نویسانہ ؛ تالیف یا تدوین لغت سے متعلق۔

Lexicographically : (adv.) فرہنگ نویسانہ ؛ تالیف یا تدوین لغت کی رو سے۔

Lexicography : (n) تالیف لغت ؛ فرہنگ نویسی ؛ تدوین لغت۔

Lexicon : (n) لغت ؛ کتاب لغات ؛ فرہنگ (خصوصاً عبرانی ، یونانی ، سریانی یا عربی کا) قاموس۔

Lexigraphic/-al : (a) حروفی تحریر سے متعلق ؛ حروفی رسم الخط سے متعلق۔

Lexigraphy : (n) حروفی رسم الخط ؛ حروفی تحریر ؛ ملفوظی رسم الخط جس میں ہر حروف ایک لفظ کا قائم مقام ہو۔

Lexiphanes : (n) بے جا عبادت آرائی کرنے والا۔

Lexiphanic : (a) بے جا عبادت آرائی سے متعلق۔

Lexis : (n) الفاظ ؛ فرہنگ ؛ مجموعہ الفاظ۔

Ley : (n) بغیر جوتا ہوا کھیت ؛ چراگاہ۔

Leyden : (n) (ہالینڈ) ہالستان کا ایک شہر ؛ لائیڈن۔

Leyden jar : (n) لائیڈنی مرتبان۔

Lhiamba / Liamba : (n) سَن (ایک قسم کا پودا)۔

Li : (n) چین کی سفری پیمائش۔

Li - : (n) ایک چینی پیمانہ۔

Liability : (n) (۱) ذمہ داری ؛ جواب دہی۔ (۲) (جمع) مجموعی قرضہ ؛ بار ؛ وہ جس کی ذمہ داری ہو ؛ قرضہ ؛ دین داری۔

Limited liability : محدود ذمہ داری۔

Liable : (a) (۱) قانوناً ذمہ دار ؛ جواب دہ ؛ جیسے ٹیکس یا تاوان ادا کرنا ہو ؛ دین دار ؛ (کسی کام کے) کرنے پر مجبور ؛ مستوجب۔ (۲) صلاحیت رکھنے والا ؛ مادہ رکھنے والا (کسی بیماری وغیرہ کا)۔ (۳) ناگزیر ؛ لازمی۔

Liaise : (v) رابطہ قائم کرنا۔

Liaison : (n) (۱) کوئی چیز جس سے چٹنی گاڑھی کی جاتی ہے۔ (۲) ناجائز تعلق ؛ آشنائی۔ (۳) فرانسیسی میں حرف علت یا خاموش h کے قبل آخری حرف صحیح کا تلفظ۔ (٤) رابطہ۔

Liaison Officer : (n) افسر رابطہ۔

Liana /Liane : (n) منطقہ حارّہ کی مختلف بیلوں کے نام۔

Liang : (n) (چین) کا ایک پیمانہ۔

Liar : (n) کاذب ؛ دروغ گو ؛ جھوٹا ؛ لپاڑی ؛ لپاڑیا۔

Liard : (n) (۱) فرانس کا ایک چھوٹا سکہ۔ (۲) چھوٹا سکہ۔

Lias : (n) (۱) جنوب مغربی ممالک کی کنکر کی نیلی چٹان - (۲) (ارضیات) زیریں تہ (جو جورا پہاڑوں میں پائی جاتی ھے) -

Liassic / Liasic : (a) چونے کے کنکر کی چٹان سے متعلق ؛ لائیسی -

Lib : (v) (۱) آختہ کرنا ؛ بدھیا کرنا - (۲) Library کا مخفف -

Libament : (n) (۱) کسی دیوتا کو چڑھانے کے لئے تھوڑی سی شراب گرا دینا - (۲) وہ شراب جو کسی دیوتا کو چڑھائی جائے - (۳) (مزاجاً) شراب کا جرعہ ؛ گھونٹ -

Libant : (a) مزیدار ؛ ہلکا پھلکا -

Libate : (v) (کسی دیوتا کو چڑھانے کے لئے) تھوڑی سی شراب گرا دینا -

Libation : (n) دیکھو Libament

Libatory : (a) (دیوتا کو چڑھانے کے لئے) شراب گرا دینے سے متعلق -

Libeccio : (n) جنوب مغربی ھوا -

Libel : (n) (۱) (قانون کلیسا و دیوانی) مدعی کا تحریری بیان - (۲) (قانون) تحریر باعث ہتک عزت ؛ اشاعت تحریر باعث ہتک عزت ؛ ازالہ٭ حیثیت عرفی - (۳) غلط اور ہتک آمیز بیان ؛ موجب ننگ وعار ؛ بہتان -

Libel : (v) (۱) توہین کرنا ؛ بدنام کرنا ؛ رسوا کرنا ؛ بدنیتی سے جھوٹا الزام لگانا ؛ (قانون) کسی کے خلاف توہین آمیز تحریر شائع کرنا - (۲) (قانون کلیسا) کسی کے خلاف دعویٰ دائر کرنا ؛ نالش کرنا - (۳) کسی جہاز ، مال یا جہاز کے مالک کے خلاف عدالت بحریہ میں مقدمہ دائر کرنا -

Libellant / Libelant : (n) کسی کے خلاف نالش کرنے والا ؛ مدعی ؛ مستغیث -

Libellee : (n) جس کے خلاف نالش دائر ھو ؛ مدعا علیہ -

Libeller : (n) توہین آمیز تحریر شائع کرنے والا -

Libellist : (n) ازالہ٭ حیثیت عرفی کرنے والا ؛ توہین کرنے والا -

Libellous : (a) توہین آمیز ؛ باعث ہتک عزت -

Libellously : (adv.) توہین آمیز طور پر ؛ ہتک عزت کے طور پر -

Liber : (n) (۱) استر چھال ؛ رس ریشہ - (۲) دستاویزوں کا مجموعہ -

Liberal : (a) (۱) جو شرفاء کے لئے موزوں ھو ؛ شریفانہ - (۲) سخی ؛ فیاض ؛ کریم ؛ کشادہ دل ؛ دریا دل - (۳) کثیر ؛ وافر ؛ مفرط ؛ وسیع ؛ زیادہ - (٤) آزاد خیال ؛ غیر متشدد (مذہب میں) ؛ صاف دل ؛ کھرا ؛ بے تعصب -

Liberal : (n) (۱) انگلستان کی لبرل جماعت کا رکن - (۲) (سیاسیات) حریت پسند ؛ حریت پسندانہ -

Liberal Christian : (n) (۱) (امریکا) معتقد نجات کل ؛ موحد ؛ توحید پرست - (۲) (انگلستان) آزاد خیال عیسائی ؛ وہ جو بہت سے روایتی عقیدوں کو غیر ضروری سمجھتا ھے -

Liberal conservative : (n) قدامت پسند جماعت کا رکن جو اصلاح کا مخالف ھو -

Liberal education : (n) عام تعلیم جو تہذیب نفس کے لئے دی جائے ؛ غیر صنعتی تعلیم -

Liberalism : (n) حریت پسندی -

Liberalist : (n) حریت پسند -

Liberalistic : (a) حریت پسندانہ -

Liberality : (n) (۱) فیاضی ؛ سخاوت ؛ بذل و کرم ؛ دان پن - (۲) بے تعصبی ؛ آزاد خیالی ؛ وسیع الخیالی ؛ کشادہ نظری ؛ فراخ دلی - (۳) حریت پسندی ؛ حریت پسند - (٤) افراط ؛ کثرت ؛ وسعت -

Liberalization : (n) حریت پسند بننا یا بنانا ؛ کشادہ دل بنانا یابننا ؛

آزاد خیال بنانا یا بننا ۔

Liberalize : (v) (۱) حریت پسند بنانا ؛ بے تعصب بنانا ؛ آزاد خیال بنانا ۔ (۲) لبرل جماعت کا رکن بنانا ۔ (۳) حریت پسند بننا ؛ آزاد خیال بننا ۔(٤) (حکومت کا) نگرانی کو اٹھا لینا ۔ (٥) وسیع تر کرنا ؛ کشادہ کرنا ۔

Liberalizer : (n) حریت پسند بنانے والا ؛ آزاد خیال بنانے والا ۔

Liberally : (adv.) فیاضی سے ؛ افراط سے ؛ آزادی سے ؛ بے تعصبی سے ؛ کھلے دل سے ۔

Liberate : (v) (۱) آزاد کرنا ؛ رہاکرنا ؛ چھوڑنا ؛ قید سے چھوڑنا ۔ (۲) (کیمیا) (فرد کو) مرکب سے علاحدہ کرنا ۔ (۳) لوٹنا ۔

Liberation : (n) رہائی دینا ؛ رہائی پانا ؛ خلاصی دینا ؛ خلاصی؛ آزادی ۔

Liberation society : (n) کلیسا کی سرکاری حیثیت کی یا کلیسا اور ریاست کے تعلق کی مخالف جماعت ؛ لبریشن سوسائٹی ۔

Liberationism : (n) لبریشن سوسائٹی کا عقیدہ اور اصول ۔

Liberationist : (n) لبریشن سوسائٹی کا رکن ۔

Liberator : (n) رہاکرنے والا ؛ آزادی دہندہ ۔

Liberatress /-ix /-ice : (n) رہاکرنے والی ؛ آزادی دینے والی ۔

Libertarian : (n) (۱) قائل اختیار ؛ منکر جبر ۔ (۲) آزادی پسند ؛ آزادی کا حامی ۔

Libertarian : (a) حامیٔ آزادی ۔

Libertarianism : (n) (۱) (عقیدہ ) اختیار ؛ اختیار کا عقیدہ ۔ (۲) حمایت آزادی ۔

Liberticidal : (a) آزادی کش ۔

Liberticide : (n&a) دشمن آزادی ؛ آزادی کو برباد کرنے والا ؛ آزادی کا قاتل ؛ آزادی کشی ۔

Liberties of the prison : (n) جیل سے باہر کی حدود جس کے اندر قیدیوں کو رہنے کی اجازت ہو ۔

Libertinage : (n) (۱) (مذہب کے معاملے میں) آزاد خیالی ؛ آزادہ روی ۔ (۲) عیاشی ؛ اوباشی ؛ رندی ؛ آوارگی ۔

Libertine : (n) (۱) (قدیم روما) آزاد کیا ہوا غلام ؛ آزاد کئے ہوئے غلام کا لڑکا ۔ (۲) (جمع) سولھویں صدی کا منکر اخلاق فرقہ ؛ منکر اخلاق ۔ (۳) آزاد خیال (مذہب کے معاملے میں) ؛ رند شرب ؛ آزادہ رو ۔ (٤) آزاد ؛ عیاش ؛ اوباش ؛ رند ؛ آوارہ ؛ بدکار ۔

Libertine : (a) (۱) آزاد خیال ۔ (۲) آوارہ ؛ اوباش ؛ بدکار ؛ عیاش ۔

Liberty : (n) (۱) حریت ؛ آزادی ۔ (۲) خود مختاری ۔ (۳) اختیار ؛ آزاد ارادہ ۔ (٤) بے قیدی ؛ (فلسفہ) بےضابطگی ؛ بے اصولی ؛ مطلق العنانی ۔ (٥) آزادی بحیثیت وجود مجسم کے ؛ حریت ۔ (٦) (جمع) خاص حقوق ؛ رعایتی حقوق ۔ (۷) اجازت ؛ چھٹی ۔ (۸) (لگام کے دہانے کو خمیدہ کرکے) گھوڑے کی زبان کے لئے جگہ (Liberty of the tongue) ۔ (۹) بیجا بے تکلفی ۔ (۱۰) ایک قسم کا گہرا نیلا رنگ ۔

At liberty : (۱) آزاد ؛ مختار؛ مجاز ۔ (۲) غیر مصرف ؛ غیر مشغول ۔

Cap Liberty : دیکھو Cap

Civil liberty : مدنی آزادی ؛ وہ حالت جس میں جمہور کی آزادی صرف ان ہی کے بنائے ہوئے قوانین سے محدود کی گئی ہو ۔

Natural liberty : فطری آزادی ؛ معاشرے کی وہ حالت جب قوانین کا وجود نہ ہو ۔

To take liberties : گستاخی کرنا ؛ بے جا بے تکلفی

برتنا ؛ من مانا برتاؤ کرنا ۔

To take the liberty : جسارت کرنا ۔

To set at liberty : آزاد کرنا ۔

Liberty-boat : (n) جہاز رانوں کو ساحل تك لے جانے والی کشتی ۔

Liberty-bond : (n) ایك قسم کا بونڈ جو امریکی حکومت نے ۱۹۱۷-۱۹۱۹ء میں جاری کیا تھا ۔

Liberty-cap : (n) پرانے زمانے میں رومی غلاموں کو آزاد ہونے پر مخروطی ٹوپی دی جاتی تھی ۔ اب اس سے جمہوریت مراد لیتے ہیں؛ کلاہِ جمہوری ، کلاہ آزادی ۔

Liberty-day : (n) (بحری) وہ دن جس میں جہاز کے عملے کے کچھ حصے کو ساحل پر جانے کی چھٹی رہتی ہے ۔

Liberty-hall : (n) وہ جگہ جہاں ہر شخص بے روك ٹوك جو چاہے کر سکے ۔

Liberty-man : (n) (بحری) جہاز راں جس کو ساحل پر جانے کی اجازت ملی ہو ۔

Liberty of conscience : (n) آزادیٔ ضمیر ؛ آزادیٔ عقیدہ ؛ مذہبی آزادی ۔

Liberty of the press : (n) آزادیٔ اخبارات ۔

Liberty-/Liberties of a city : (n) بلدی علاقہ جو شہر کی حدود سے باہر تك پھیلا ہوا ہو ۔

Liberty-party : (n) امریکا کی ایك سیاسی جماعت جو انسداد غلامی کی حامی تھی ۔

Liberty-pole : (n) جھنڈے کا بانس جس کے سرے پر کلاہ آزادی لگی رہتی ہے ۔

Libethenite : (n) تانبے کا سبز فاسفیٹ ۔

Libi-dibi : (n) دیکھو Divi-divi

Libidinal : (a) حیاتی طلب سے متعلق ؛ جنسی طلب سے متعلق ۔

Libidinize : (v) جنسی تسکین کا ذریعہ سمجھنا یا محسوس کرنا ۔

Libidinous : (a) شہوت پرست ؛ پرشہوت ؛ نفس پرست ؛ مست ؛ شہوتی ۔

Libidinously : (adv.) مستانہ وار ؛ شہوت سے ؛ نفس پرستی کے ساتھ ۔

Libidinousness : (n) شہوت پرستی ؛ نفس پرستی ؛ مستی ۔

Libido : (n) (۱) جنسی طلب ؛ شہوت ۔ (۲) حیاتی طلب ۔ (۳) ہوس ؛ ہوکا ۔

Libken : (n) خواب گاہ ۔

Libra : (n) (۱) (علم النجوم) میزان ؛ تلا (برج) ۔ (۲) پونڈ (= ۲۰ شلنگ) ۔ (۳) پونڈ (وزن کا پیمانہ =۱٦ اونس) ۔

Libral : (a) برج میزان یا پونڈ سے متعلق ۔

Librarian : (n) مہتمم کتب خانہ ؛ محافظ کتب خانہ ۔

Librarianship : (n) مہتمم کتب خانہ کا عہدہ ۔

Library : (n) (۱) کتب خانہ ؛ کتب خانہ کی عمارت ؛ لائبریری ۔ (۲) گھر میں لکھنے پڑھنے کا کمرہ ؛ کتابوں کا کمرہ ۔ (۳) ذاتی ذخیرۂ کتب ۔ (٤) نمونے کی کتابوں کا ایك سلسلہ جو کسی ناشر نے شائع کیا ہو ۔ (٥) کسی مصنف کا دائرۂ مطالعہ ؛ وہ کتابیں جس سے وہ کام لے یا واقف ہو ۔ (٦) ایجنسی (خصوصاً تھیٹر کے ٹکٹ کی) ۔ (۷) عالم ؛ فاضل متبحر ۔

Circulating library : نجی تجارتی کتب خانہ ۔

Free library : عالم کتب خانہ جسے بغیر کوئی ادائی کے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Librate : (n) زمین جس کا کرایہ سال میں ایك پونڈ ہو ۔

Librate : (v) توازن ہونا ؛ پاسنگ ہونا ؛ پلڑے برابر ہونا ؛ آگے پیچھے ہلنا ؛ ڈولنا ؛ جھولنا ۔

Libration : (n) (۱) متحرک ترازو کی سی جنبش ؛ ہلنا ؛ ڈولنا ؛ حرکت میزانیہ ؛ توازن ۔ (۲) (فلکیات) تمائل قمر ؛ ترقص ۔

Libration of the moon : (n) تمائل قمر ۔

Librational : (a) تمائل قمر سے متعلق ۔

Libratory : (a) متوازن ؛ آگے پیچھے ہلنے یا ڈولنے والا ؛ جھولنے والا ۔

Librettist : (n) گانے کی کتاب لکھنے والا ۔

Libretto : (n) اوپیرا (غنائی ناٹک) کی نغمہ نگاری کی کتاب ؛ الفاظ یا گانے کی کتاب ۔

Libriform : (a) استر چھال کی طرح کا ۔

Libyan : (a) (۱) قدیم لیبیا کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) افریقی ؛ افریقہ کا ۔ (۳) بربری یا حامی زبانوں سے متعلق ؛ بربری ۔

Libyan : (n) (۱) قدیم لیبیا کا باشندہ ؛ (شمالی افریقہ کا) باشندہ ۔ (۲) بربری یا حامی زبان ۔

Libyo - : جزوترکیبی بمعنی "لیبیا کا" "بربری" ۔

Lice : (n) Louse کا صیغہ جمع ۔

Licence / License : (n) (۱) اجازت ؛ اذن ؛ پروانگی ؛ آگیا ۔ (۲) اجازت نامہ ؛ اجارہ ؛ پروانہ ؛ باضابطہ اجازت ؛ لائسنس ۔ (۳) سند ؛ سند دار العلوم ۔ (٤) بیباکی ؛ بے لگامی ؛ غیر معتدل آزادی ؛ بے اصولی ؛ مطلق العنانی ۔ (٥) عیاشی ؛ شہوت پرستی ؛ آوارگی ۔ (٦) بے قاعدگی ؛ اصول فن کی خلاف ورزی ۔

Licencee : (n) اجازت یافتہ ؛ لائسنس دار ؛ پروانہ دار ۔

Licensable : (a) اجازت نامہ یا لائسنس دیئے جانے کے لائق ۔

License / Licence : (v) (۱) اجازت نامہ دینا ؛ پروانہ یا لائسنس عطا کرنا ۔ (۲) (کسی عمارت وغیرہ کے استعمال کی) اجازت دینا ۔ (۳) اشاعت کی اجازت دینا ؛ تماشا کھیلنے کی اجازت دینا ۔

Licensed : (a) (۱) اجازت یافتہ ۔ (۲) تسلیم شدہ ؛ باضابطہ ۔

Licenser : (n) اجازت دہندہ ؛ پروانگی دہندہ ؛ سند یا پروانہ دینے والا ۔

Licensure : (n) اجازت دینا ؛ اجازت (تبلیغ کی) ۔

Licentiate : (n) (۱) سند یافتہ ؛ جامعہ ۔ (۲) سند یافتہ عیسائی واعظ جسے کلیسا میں عہدہ نہ ملا ہو ۔

Licentiate : (v) برطرف کر دینا ( نوکر کو) ؛ سبک دوش کر دینا ۔

Licentiation : (n) اجازت دینا ؛ اذن دینا ۔

Licentious : (a) (۱) فنی قیود سے آزاد ؛ تصرف پسند ۔ (۲) بے باک ؛ بے لگام ؛ عیاش ؛ شہوت پرست ۔

Licentiously : (adv.) آزادانہ ؛ بے باکانہ ؛ بے لگامی سے ؛ عیاشی سے ؛ فنی قیود سے آزاد ہو کر ۔

Licentiousness : (n) آزادی ؛ بے باکی ؛ عیاشی ؛ اوباشی ؛ فنی قیود سے آزادی ۔

Lich : (n) لاش ؛ میت ؛ مردہ جسم ؛ نعش ۔

Lich-gate /Lych-gate : (n) قبرستان کا پٹا ہوا پھاٹک ۔

Lich-house : (n) لاش گھر (جس میں میت کو دفن کرنے سے پہلے رکھتے ہیں) ۔

Lich-owl : (n) کرخت آواز کا الو (جو منحوس خیال کیا جاتا ہے) ۔

Lich-stone : (n) وہ پتھر جس پر تابوت رکھا جاتا ہے ۔

Lichen : (n) (۱) کائی ؛ اُشنا ؛ کائی نما نبات جو پتھر یا درخت کے تنے پر اگتی ہے ۔ (۲) (طب) گرمی دانے ؛ انبوڑیاں ۔

Lichen : (v) کائیوں سے بھر جانا ۔

Lichenal : (a) کائیوں سے متعلق ۔

Lichenic : (a) کائی سے متعلق ؛ کائی سے حاصل کیا ہوا ۔

Lichenin : (n) (کیمیا) ایک قسم کا نشاستہ جو کائیوں سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Lichenism : (n) جلبک اور سماروغ کا ساتھ ساتھ اگنا ۔

Lichenist : (n) ماہراشنیات ؛ کائیوں کے علم کا ماہر ۔

Lichenize : (v) دیکھو Lichen

Lichenography : (n) اُشنا نگاری ۔

Lichenoid : (a) کائی نما ؛ گرمی دانے سے مشابہ ۔

Lichenology : (n) اشنیات ؛ کائیوں کا علم ۔

Lichenose : (a) (۱) کائی دار ۔ (۲) کائی نما نبات سے مشابہ ۔

Lichenous : (a) دیکھو Lichenose

Licheny : (a) کائیوں سے بھرا ۔

Lichi : (n) لیچی ؛ لیچو ۔

Licit : (a) (قانوناً ، شرعاً) جائز ۔

Licitly : (adv.) (قانوناً ، شرعاً) جائز طور سے ۔

Licitness : (n) جائز ہونا ؛ جواز ۔

Lick : (n) (۱) چاٹنا ؛ تھوڑی مقدار ۔ (۲) وہ جگہ جہاں جانور نمک چاٹنے جاتے ہیں ۔ (۳) ضرب ؛ مار ؛ وار ۔ (٤) ایک جنبش ؛ تھوڑی دیر کے لئے جان توڑ کوشش ۔ (٥) شربت ؛ شیرہ ؛ راب ۔ (٦) بال کی لٹ ۔

Big lick : سخت کام ؛ جانفشانی کا کام ۔

Lick : (v) (۱) چاٹنا ۔ (۲) چاٹ جانا ؛ چاٹ کر صاف کرنا ۔ (۳) (شعلہ یا موج کا) لٹکنا ؛ نگل جانا ۔ (٤) (عام) مارنا ؛ پیٹنا ؛ ٹھوکنا ؛ مار مار کر نکال دینا (کوئی عیب) ۔ (٥) مقابلہ میں ہرا دینا ؛ بازی جیت لے جانا ؛ بازی لے جانا ؛ سبقت لے جانا ۔ (٦) سمجھ سے باہر ہونا ؛ عقل میں نہ سمانا ۔ (۷) جانا ؛ لپکنا ؛ جلدی کرنا ؛ عجلت کرنا ۔ (۸) تیزی سے دوڑنا یا گھڑ سواری کرنا ۔ (۹) صاف ستھرا بنانا ۔

It licks me : یہ میری سمجھ سے باہر ہے ۔

To lick into fits : شکست دینا ؛ ہرا دینا ۔

To lick into shape : گھڑ کر ٹھیک کر دینا ؛ سڈول کر دینا ؛ تربیت کر کے کام کا بنا دینا ۔

To lick one's fingers /-lips /- chops : منہ میں پانی بھر آنا ؛ (مزیدار چیز کے اشتیاق میں) ہونٹ چاٹنا ۔

To lick one's wounds : (مجازاً) زخموں پرمرحم لگانا ۔

To lick the dust : نیچا دکھانا ؛ پنخنی کھانا ؛ زمین دیکھنا ۔

To lick the ground / To lick shoe / -spittle : چاپلوسی کرنا ؛ ذلیل طریقے سے خوشامد کرنا ۔

Lick-spittle : (n) چاپلوس ؛ خوشامدی ؛ ذلیل ؛ کمینہ ۔

Licker : (n) چاٹنے والا ؛ چاٹ کر صاف کر دینے والا ۔

Lickerish / Liquorish : (n) (۱) چٹورا ؛ خوش خور ۔ (۲) لالچی ؛ حریص ؛ بھوکا ؛ آرزو مند ؛ مشتاق ۔ (۳) زانی ؛ بدکار ؛ عیاش ۔

Lickerishly : (adv.) چٹورے کی طرح ؛ لالچی کی طرح ۔

Lickerishness : (n) چٹورا پن ؛ لالچی ہونا ؛ حریص ؛ بدکاری ۔

Lickety-split : (adv.) پوری رفتار سے ؛ اندھا دھند ۔

Licking : (n) (۱) زدوکوب ؛ کندی ؛ مرمت ۔ (۲) برا دینا ؛ (۳) چاٹنا ۔ (٤) وہ جگہ جہاں جانور نمک چاٹنے کے لئے جاتے ہیں ۔

Licking : (adv.) نہایت ؛ بہت ۔

Licking disease : (n) جوع گل ۔

Licking-place : (n) وہ جگہ جہاں جانور نمک چاٹنے کے لئے جاتے ہیں ۔

Licorice : (n) ملیٹھی سے بنائی ہوئی دوا ۔

Lictor : (n) ایک تبر دار افسر جو رومی حکام سزا دینے کے لئے ساتھ رکھتے تھے ۔

Lid : (n) (۱) ڈھکنا ؛ ڈھکن ؛ چپنی ؛ سر پوش ؛ پٹ (صندوق کا) ۔ (۲) پپوٹا ۔ (۳) (نباتیات و حیوانیات) سر پوش ۔ (٤) (عام) ہیٹ ۔ (٥) دبانے والی قوت ؛ روک ۔

To put the lid on : ختم کرنا ؛ عروج تک پہنچانا ۔

With the lid off : برملا اور ہولناک ۔

Lid-flower : (n) جھاڑیوں کی ایک جنس جن کے پھول سر پوش دار ہوتے ہیں ۔

Lidded : (a) (۱) ڈھکن دار ؛ ڈھکن سے چھپا ہوا ؛ سر پوش دار ۔ (۲) پپوٹے دار ۔

Lidless : (a) (۱) بے سر پوش ؛ بے ڈھکن ۔ (۲) بے پپوٹے کا ؛ خبردار ۔

Lie : (n) (۱) جھوٹ ؛ دروغ ؛ کذب ۔ (۲) دھوکا ؛ ریا ؛ باطل عقیدہ ؛ غلط رواج ۔

To give the lie : تکذیب کرنا ؛ غلط ثابت کرنا ۔

White lie : سفید جھوٹ ۔

Lie : (n) (۱) کسی چیز کی حالت ؛ موقع ، سمت ، رخ ، صورت حال ۔ (۲) جانوروں کے آرام لینے کی جگہ ؛ پرندوں یا مچھلیوں کا ٹھکانا یا لیٹنے کی جگہ ۔ (۳) پرت ؛ طبق ۔ (٤) (ریلوے) بغلی پٹری ۔

Lie : (v) (۱) لیٹنا ؛ پڑا ہونا ۔ (۲) قبر میں آسودہ ہونا ؛ مدفون ہونا ؛ شاہی میت کا مراسم دفن سے پیشتر محل میں رکھا جانا ۔ (۳) (کسی خاص حالت میں) رکھنا یا ہونا ۔ (٤) (پرند کا) اونچا نہ اڑنا ؛ اونچا نہ اٹھنا ۔ (٥) (فوج کا کسی جگہ) خیمہ زن ہونا ؛ مقیم ہونا ؛ پڑا ہونا ۔ (٦) کسی چیز کا پڑا ہونا ۔ (۷) کسی خاص مقام پر اکٹھا ہونا ؛ ڈھیر ہونا ۔ (۸) کسی حالت میں رہنا ۔ (۹) واقع ہونا ۔ (۱۰) پیش ہونا ۔ (۱۱) (سڑک کا) کسی سمت سے گزرنا ۔ (۱۲) لنگر ڈالنا ؛ لنگر انداز ہو نا ؛ کسی خاص سمت میں (جہاز کو) چلانا ۔ (۱۳) ہونا ؛ موجود ہونا ؛ پایا جانا ؛ نسبت رکھنا ۔ (۱٤) (قانون) جائز ہونا ؛ قابل سماعت ہونا ؛ ثبوت پر مبنی ہونا ۔ (۱٥) سست یا بے حرکت پڑا رہنا ؛ پوشیدہ رہنا ؛ چھپا رہنا ۔ (۱٦) (شکار کے پرند کا) زمین میں دبکا رہنا ۔ (۱۷) بیکار یا نا معلوم حالت میں پڑا رہنا ۔ (۱۸) بار ، احسان یا الزام ہونا ۔ (۱۹) بازی پر لگا ہونا ۔ (۲۰) مجبور ہونا ؛ مجبوری کی حالت میں ہونا ۔

To lie a sleep : سویا ہوا ہونا ۔

To lie at catch or upon the catch : نکتہ چینی کرنا ؛ حرف گیری کرنا ؛ پھانسنے کی کوشش کرنا ۔

To lie barren / -fallow : بنجر پڑارہنا ؛ غیر مزروعہ رہنا ۔

To lie by the heels : پابہ زنجیر ہونا ؛ قید ہونا ۔

To lie close : چھپا رہنا ؛ دب کے رہنا ؛ پوشیدہ رہنا ۔

To lie dead : مرا ہوا ہونا ۔

To lie heavy or cold on the stomach : معدے پر بار یا گرانی ہونا ۔

To lie heavy upon : بوجھ ہونا ؛ بار ہونا ۔

To lie hid : پوشیدہ رہنا ؛ چھپارہنا ۔

To lie in (a person) : منحصر ہونا ۔

To lie with (someone to do something) : (کسی کا) کام ہونا ۔

Lie : (v) (۱) جھوٹ بولنا ؛ غلط بیانی کرنا ؛ دروغ گوئی کرنا ۔ (۲) جھوٹ بول کر (عزت) لینا ؛ رسوا کرنا ؛ جھوٹ بول کر کچھ حاصل کرنا یا کھونا ۔ (۳) دھوکا دینا ؛ فریب دینا ۔ (٤) مغالطہ آمیز ہونا ۔

To lie in one's throat / -teeth / : بےدریغ جھوٹ بولنا ؛
To lie like a rooper : صاف جھوٹ بولنا ۔

Lie-abed : (n) جو دیر میں سو کر اٹھے ۔

Lie about : (v) بکھرا ہونا ؛ ادھر ادھر پڑا ہونا ۔

Lie along : (v) (۱) پڑا ہونا ؛ پھیلا ہونا ۔ (۲) (بحری) (جہاز کا) ایک طرف (ہوا کے دباؤ سے) جھکا ہوا ہونا ۔

Lie-back : (v) (۱) (پیچھے کی طرف) آڑنا؛ ٹیک لگانا. (۲) آرام کرنا ۔

Lie by : (v) (۱) (بحری) جہاز کی رفتار کا اس قدر سست ہوجانا کہ بمنزلہ ٹھہرنے کے ہو ۔ (۲) غیر مستعمل رہنا ۔ (۳) خاموش یا علاحدہ پڑا رہنا ۔

Lie by : (v) (ریل کی) بغلی پٹری ۔

Lie-detector : (n) دروغ رساں آلہ ۔

Lie down : (v) (۱) لیٹنا ؛ آرام کرنا ؛ جھپکی لینا ۔ (۲) چپ چاپ جھیل لینا ۔ (۳) ناکام رہنا ؛ بے توجہی کرنا ۔

To take lying down : چپ چاپ لینا یا جھیل لینا ۔

Lie-down : (n) آرام ؛ جھپکی ۔

Lie in : (v) درد لگنا ؛ درد زہ ہونا ؛ زچہ خانہ میں ہونا ۔

Lie off : (v) (۱) (بحری) (جہاز کا) کنارے سے دور ہونا ؛ دوسرے جہاز سے فاصلے پر ہونا ۔ (۲) تھوڑی دیر کے لئے کام روک دینا ؛ آرام لینا ۔

Lie out : (v) (مویشیوں کا) رات میں باہر رہنا ۔

Lie over : (v) (۱) ملتوی کیا جانا ۔ (۲) بقایا ہونا ۔ (۳) (بحری) ایک طرف جھکا ہوا ہونا (ہوا کے دباؤ سے)۔

To lie in a fever : بخار میں مبتلا ہونا یا رہنا ۔

To lie in ambush / -wait : کمین میں بیٹھنا ؛ گھات میں رہنا ۔

To lie in one's power / - hands : مبنی ہونا ؛ اختیار میں ہونا ۔

To lie in ruin (s) / - the dust : ویران ہونا ؛ کھنڈر ہونا ۔

To lie in state : نعش کا آخری رونمائی کے لئے رکھا جانا ۔

To lie lea : مرغزار ہونا ؛ سبزہ زار ہونا ۔

To lie low : (۱) ذلیل ہونا ۔ (۲) دبک جانا ؛ چھپ جانا ۔ (۳) گھات میں رہنا ؛ وقت کا منتظر رہنا ۔

To lie on one's oars : آرام لینا ؛ سستانا ؛ دم لینا ۔

To lie on one's hand / To lie at a stand : سستانا ؛ آرام لینا ۔

To lie on or upon one's arms : آرام لینا ؛ سستانا ۔

To lie perdu : گھات میں بیٹھنا ؛ کمین میں بیٹھنا ۔

To lie sick : بیمار پڑجانا ۔

To lie the course : (بحری) (جہازکا) ٹھیک سمت میں چلنا ۔

To lie to : لگے رہنا ؛ محنت کرنا ۔

To lie to the dog's to the gun : بغیر اٹھے ہوئے کتے یا شکاری کو آنے دینا ۔

To lie under : زیر اثر ہونا ۔

To lie waste : بنجر ہونا ۔

To lie with : مجامعت کرنا ؛ ہم بستر ہونا ؛ جماع کرنا ۔

Lie-tea : (n) وہ چائے جو چینی یورپی بازار میں بھیجتے تھے ۔

Lie to : (v) (بحری) جہاز کی رفتار کا اس قدر سست ہو جانا کہ بمنزلہ ٹھہرنے کے ہو ۔

Lieberkuhn : (n) ایک مقعر عکس انداز جو خورد بیں کے دہانے پر لگا رہتا ہے ۔

Lieberkuhnian : (n) خوردبیں کے دہانے پر لگے عکس انداز سے متعلق ۔

Lieberkuhnian follicles /-glands : (n) چھوٹے نلی نما جوف جو چھوٹی آنتوں میں ہوتے ہیں ۔

Liebig : (n) (گائے کے) گوشت کا مقوی ست جو سب سے پہلے Liebig نے تیار کیا تھا ۔

Lief : (adv.) خوشی سے ؛ بہ طیب خاطر ۔

Liege : (n) (۱) آقا ؛ ولی نعمت ؛ سردار ؛ بادشاہ ؛ حاکم ۔ (۲) جاں نثار رعایا ۔

Liege : (a) (۱) وفادار ؛ معمور خدمت ۔ (۲) آقا اور رعایا کے رشتے سے متعلق ۔

Liegedom : (n) آقائیت ۔

Liegeful : (a) وفادار ؛ معمور خدمت ۔

Liegefully : (adv.) وفا داری سے ۔

Liegeless : (a) بے آقا ۔

Liegeman : (n) (۱) جاں نثار رعایا ۔ (۲) مخلص حامی یا معتقد ۔

Lien : (n) استحقاق قبضہ ؛ حق قانون ؛ حق تصرف ۔

Lien : (n) تلی ؛ طحال ؛ چڑچڑاپن ۔

Lienal : (a) طحالی ؛ متعلق بہ طحال ۔

Lienculus : (n) طحالک ؛ زائد تلی ۔

Lienee : (n) اس جائداد کا مالک جس پر دوسرے کا حق قبضہ ہو ۔

Lienitis : (n) ورم طحال ؛ طحال ۔

Lieno - : (prefix) سابقہ بمعنی "طحال" طحال سے متعلق ۔

Lieno-intestinal : (a) طحال اور آنت سے متعلق ۔

Lienogastric : (a) طحال اور معدہ سے متعلق ۔

Lienor : (n) حق تصرف رکھنے والا ۔

Lienteric : (a) سنگرہنی سے متعلق ۔

Lientery / Lienteria : (n) سنگرہنی ۔

Lier : (n) لیٹنے والا ؛ پڑا رہنے والا ۔

Lierne : (n) کمانی یا قوس ؛ لداؤ کی چھت ؛ گنبد نما چھت ۔

Lieu : (n) جگہ ؛ مقام ۔

In lieu : اس کی جگہ ؛ اس کے بدلے ۔

In (the) lieu of : بعوض ؛ بجائے ؛ بدلے ۔

Lieutenancy : (n) (۱) نیابت ؛ قائم مقامی ؛ لفٹنٹ کا عہدہ یا معیار عہدہ ۔ (۲) (انگلستان کے) ضلع کے لفٹنٹ کے معاونین ۔

Lieutenant : (n) (۱) نائب ؛ قائم مقام ؛ جانشین ۔ (۲) (فوج) کپتان سے نیچے کا افسر ؛ (بیڑے میں) کمانیر سے نیچے کا افسر ؛ نائب کپتان لفٹنٹ ۔

Lieutenant-colonel : (n) نائب کرنل ۔

Lieutenant-colonelcy : (n) نائب کرنل کا عہدہ ۔

Lieutenant commander : (n) (بحریہ) نائب کمانڈر ۔

Lieutenant-general : (n) نائب جرنیل ۔

Lieutenant-governor : (n) حاکم صوبہ وغیرہ ؛ ماتحت یا نائب گورنر جنرل ؛ لفٹنٹ گورنر ۔

Lieutenant-governorship : (n) لفٹنٹ گورنر کا عہدہ ۔

Life : (n) (١) جان ؛ زندگی ؛ حیات ۔ (٢) قوت عمل ؛ مستعدی ؛ زور ؛ دم ؛ جان جوش ؛ زندہ دلی ۔ (٣) روح رواں ؛ روح ۔ (٤) زندگی ؛ چہل پہل ؛ جاندار ہستیاں ۔ (٥) جیتی جاگتی تصویر ؛ قد آدم تصویر ؛ زندہ نمونہ ۔ (٦) زیست ؛ عمر ؛ زندگانی ؛ زمانۂ حیات ۔ (٧) زندگیٔ نو ؛ حیات تازہ ؛ (کھیل میں) باری ؛ داؤں ۔ (٨) گذران ؛ طرز زندگی ؛ معیشت ؛ طریقۂ ماند و بود ۔ (٩) واقعات زندگی ؛ حالات زندگی ؛ تذکرہ ؛ سوانح ؛ زندگی ؛ سوانح عمری ؛ حیات ۔ (١٠) کاروباری زندگی ؛ عملی زندگی ؛ عیش کی زندگی ۔ (١١) (مذہب) نجات ؛ از سر نو پیدائش ۔ (١٢) زندگی بیمہ ؛ زندگی کی مقدار کی توقع ؛ شخص دوران زندگی کے لحاظ سے ۔

After the life / From the life : زندہ نمونے سے (کھینچی یا بنائی ہوئی تصویر) ۔

A good life : وہ جس کی فطری عمر تک زندہ رہنے کی توقع ہو ۔

A lease/ grant for (two, three) lives : وہ اجارہ یا منظوری جو دو یا تین یا زیادہ آدمیوں میں سب سے زیادہ زندہ رہنے والے کی زندگی تک چلتا رہے ۔

A matter etc. of life and death : زندگی اور موت کا سوال ۔

All in my (his etc.) life : اپنی زندگی بھر یا میں ۔

As large as life : قد آدم ۔

Elixir of life : آب حیات ۔

For (one's) life /-dear life : اپنی جان بچانے کے لئے ۔

(I can not)for my life , for the life of me : کسی طرح نہیں ۔

My life : جان من ؛ محبوب ۔

Not on your life : ہرگز نہیں ؛ کسی طرح نہیں ۔

On life /- live : زندہ ۔

On your life : ہر طرح سے ۔

Staff of life : سہارا ؛ تکیہ ۔

This life / This present life : دنیا ۔

To bring to life : ہوش میں لانا ۔

To come to life : ہوش میں آنا ؛ ہوش آنا ۔

To lay down one's life : قربان ہوجانا ؛ جان دے دینا ۔

To lose one's life : مرنا ؛ جان گنوا دینا ۔

To save one's life : زندگی بچانا ۔

To the life : ہوبہو ۔

Tree of life : شجر حیات ۔

Water of life : آب حیات ۔

You bet your life : آپ مطمئن رہیں ؛ یقین کریں ۔

Life-arrow : (n) آنکڑے دار تیر جس میں رسی لگی رہتی ہے اور جو مصیبت میں گھرے جہاز سے رابطہ قائم کرنے کے لئے پھینکا جاتا ہے ۔

Life-assurance : (n) بیمۂ زندگی ؛ بیمۂ حیات ۔

Life-belt : (n) بچاؤ پٹی ؛ ایک قسم کی پٹی جو پانی میں بدن کو سہارے رہتی ہے ۔

Life-blood : (n) (۱) خون زندگی ؛ خون جو لازمہ حیات ہے ۔ (۲) روح رواں ؛ جان ؛ لابد ۔ (۳) ہونٹ یا پپوٹے کا بے اختیار پھڑکنا ۔

Life-boat : (n) بچاؤ کشتی ؛ شکستہ جہاز کے مسافروں کو بچانے والی ایک خاص ساخت کی کشتی ۔

Life-breath : (n) جان ؛ روح رواں ۔

Life-bouy : (n) ڈُبن روک ؛ پیراک پیپا ؛ وہ چیز جس کی مدد سے آدمی تیرتا رہے ۔

Life cast / -mask : (n) چہرے کا سانچہ ۔

Life-cycle : (n) دور حیات ۔

Life-duration : (n) حین حیات ؛ تمام عمر ؛ پوری عمر ۔

Life estate : (n) جائداد حین حیات ؛ وہ جائداد جس پر آدمی حین حیات قابض رہے مگر منتقل نہ کر سکے ۔

Life-expectancy : (n) طول حیات ۔

Life-force : (n) قوت حیات ۔

Life for life : (n) اصول قصاص : آنکھ کے بدلے آنکھ ؛ جان کے بدلے جان ۔

Life-giver : (n) زندگی بخش ؛ حیات بخش ۔

Life-giving : (a & n) جان بخش ؛ زندگی بخش ۔

Life-guard : (n) (۱) محافظ ؛ ذات فوج ؛ خاص دستہ ؛ باڈی گارڈ کا دستہ ۔ (۲) ریل انجن کے آگے لگی جالی جو چھوٹی چھوٹی رکاوٹوں کو ہٹاتی جاتی ہے ۔ (۳) ماہر پیراک جسے غسل کرنے والوں کو ڈوبنے سے بچانے کے لئے رکھا جاتا ہے ۔

Life-guard-man / Life-guardsman : محافظ دستے کا رکن ؛ شاہی سواری کے دستےکا سپاہی ۔

Life-history : سوانح عمری ۔

Life-hold : (n) جائداد حین حیات ۔

Life-hold : (a) حین حیاتی (جائداد) ۔

Life-imprisonment : (n) حبس دوام ؛ عمر قید ۔

Life-insurance : (n) بیمہ زندگی ۔

Life-interest : (n) جائداد پر حین حیاتی حق ۔

Life-jacket : (n) بچاؤ صدری ؛ ایک قسم کی صدری جس کو پہن کر ڈوبنے سے آدمی محفوظ رہتا ہے ۔

Life-like / Lifelike : (a) ہو بہو ؛ جیتی جاگتی ۔

Life-line : (n) (۱) بچاؤ رسی ؛ رسی جو ڈوبتے کو بچانے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔ (۲) زندگی کی لکیر ۔ (۳) بری ؛ بحری اور ہوائی راستہ جو زندگی کے لئے ناگزیر سمجھا جاتا ہے ۔

Life-mortar : (n) بان جس سے بچاؤ تیر وغیرہ پھینکتے ہیں ۔

Life of riley : (n) عیش پسند زندگی ۔

Life-office : (n) بیمہ دفتر ۔

Life peer : (n) وہ امیر جس کا خطاب حین حیاتی ہو ۔

Life-preserver : (n) (۱) زندگی بچانے والا ۔ (۲) زندگی بچانے والے آلات ۔ (۳) ایک چھوٹی چھڑی جس کا سرا بہت بھاری ہوتا ہے ۔

Life-raft : (n) لٹھوں کی کشتی جو شکستہ جہاز سے زندگی بچانے کے لئے استعمال ہوتی ہے ؛ بچاؤ لٹھا ۔

Life-rate : (n) بیمہ زندگی کی شرح ۔

Life-rocket/-shot : (n) راکٹ یا گولہ جو مصیبت میں گھرے جہاز سے رابطہ قائم کرنے کے لئے پھینکا جاتا ہے ۔

Life-saving : (n & a) زندگی بچانے والا ۔

Life-size : (a) قد آدم (تصویر یا مجسمہ) ۔

Life-space : (n) ماحول ۔

Life-span : (n) مدت حیات ؛ زندگی ۔

Life-spring : (n) سر چشمۂ حیات ۔

Life-string : (n) (۱) رشتۂ حیات ؛ عصب حیات ۔ (۲) زندگی کا سہارا ۔

Life-table : (n) نقشہ اعداد و شمار جس میں یہ دکھایا جاتا ہے کہ مختلف عمروں میں زندگی کا امکان کہاں تک ہے ۔

Life-tenant : (n) حین حیات کرایہ دار یا اسامی ۔

Life ward : (adv.) زندگی کی طرف ۔

Life way : (n) طرز زندگی ؛ معیشت ۔

Life work : (n) مشغلۂ عمر ؛ شغل زندگی ؛ کارنامۂ عمر ؛ عمر بھر کا کام ۔

Lifeless : (a) بے جان ؛ افسردہ خاطر ؛ مردہ دل ؛ بے ہمت ۔

Lifelessly : (adv.) مردے کی طرح ؛ افسردگی کے ساتھ ؛ بے دلی سے ۔

Lifelessness : (n) افسردگی ؛ مردہ دلی ؛ بے ہمتی ۔

Lifelike : (adv.) سرگرمی کے ساتھ ؛ مستعدی کے ساتھ ۔

Lifelikeness : (n) سرگرمی ؛ مستعدی ۔

Lifelong : (a) حین حیاتی ؛ زندگی بھر کا ؛ تازیست ۔

Lifelong : (adv.) تاعمر ؛ زندگی بھر ۔

Lifer : (n) (۱) (عام) حبس دوام ؛ عمر قید ۔ (۲) عمر قیدی ؛ جنم قیدی ۔

Liferent : (n) عمر پٹہ ؛ حق واصلات ۔

Liferenter : (n) حق واصلات رکھنے والا ۔

Liferentrix : (n) حق واصلات رکھنے والی ۔

Lifetime : (n) عمر ؛ مدت العمر ؛ حین حیات ؛ جنم ؛ عرصۂ حیات ؛ زندگانی ؛ زمانۂ حیات ۔

Lift : (n) (۱) اٹھنا ؛ اٹھانا ۔ (۲) سواری میں ساتھ بٹھالے جانا ؛ مدد کرنا ۔ (۳) ترقی ؛ درجۂ بلندی ؛ اضافہ (قیمت میں) ؛ مدد ؛ اسباب ترقی ۔ (٤) مقدار (جو ایک بار اٹھائی جا سکے) ؛ بڑی مقدار ۔ (٥) سر ، گردن وغیرہ اٹھا کر چلنا ۔ (٦) (بحری) رسّے جو سر مستولی سے سہارے کی بلی کے سرے تک بندھے رہتے ہیں ۔ (۷) بوٹ کی ایڑی میں چمڑے کی ایک تہ ۔ (۸) مرفاع ؛ لفٹ ؛ مکان کی بالائی منزل پر پہنچانے والی کل ۔ (۹) کان میں پمپوں کا مجموعہ ؛ سرنگ کا وہ حصہ جہاں پمپ لگا رہتا ہے ۔ (۱۰) بے قبضے کا پھاٹک (جسے اٹھا کر کھولا یا بند کیا جاتا ہے) ۔ (۱۱) گائے کے گوشت کی مخصوص تراش یا پارچہ ۔ (۱۲) زمین کا ابھار ۔ (۱۳) (ہوا بازی) اٹھاؤ قوت ؛ لفٹ ؛ ہوا کا اوپر کی طرف دباؤ جو ہوائی جہاز پر ہوتا ہے ؛ وزن جو کوئی جہاز ایک بار اٹھا سکتا ہے ۔ (١٤) چوری ۔ (١٥) حوصلہ بلند کرنے والی طاقت یا اثر ؛ بلند حوصلگی ۔ (١٦) بوبن پر لپٹے دھاگے کے سروں کے درمیان کی دوری ۔ (۱۷) سرقالب (ڈھلائی کے سانچے کا) ۔ (۱۸) بھٹے میں اینٹ کا انبار ۔ (۱۹) ایک جال میں کھینچائی ؛ مچھلیاں جو ایک کھینچائی میں آئیں ۔ (۲۰) تختوں یا چادروں کا انبار (خصوصاً کاغذ کے) ۔ (۲۱) آدمی ، سامان یا رسد وغیرہ کا نظم نقل و حمل ۔ (۲۲) ابھار ؛ اٹھان ۔ (۲۳) (گھڑی سازی) گھڑی کی کمانی کی وہ حرکت جو ہر ارتعاش سے پیدا ہوتی ہے ۔

Lift : (v) (۱) اٹھانا ؛ اکسانا ؛ اچکانا ؛ اونچا کرنا ؛ ابھارنا ؛ بلند کرنا ۔ (۲) ترقی دینا ؛ معیار بلند کرنا ؛ بڑھانا ۔ (۳) اٹھانا ؛ حرکت دینا ۔ (٤) اونچا رکھنا ۔ (٥) چرانا ؛ مویشی ہانک لے جانا ۔ (٦) (مضمون کا) سرقہ کرنا ؛ (مضمون) چرانا ۔ (۷) اکھاڑنا (خیمہ) ۔ (۸) کھود کر نکالنا (آلو وغیرہ) ۔ (۹) اونچی ہِٹ مارنا ؛ اچھالنا (گیند) ؛ اٹھنا (گیند کا) ۔ (۱۰) (جہاز کا) لہروں پر اٹھنا ؛ ابھرنا ۔ (۱۱) (کھڑکی کا) اٹھنا ۔ (۱۲) (کہرا وغیرہ) ہٹنا ؛ منتشر ہونا ؛ عارضی طور پر تھمنا (بارش) ۔ (۱۳) (زمین کے فرش کا) اوپر اٹھ جانا ؛ ابھرنا ۔ (۱٤) اٹھنا ۔ (۱٥) دل بڑھانا ؛ ہمت بندھانا ؛ تعریف کرنا ۔ (۱٥) دل بڑھانا ؛ ہمت بندھانا ؛ (۱۷) توپ خانے کا رخ بدلنا ؛ گولہ باری روک دینا ۔ (۱۸) ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ۔ (۱۹) سہارا ہٹا لینے کے بعد ثابت رہنا ۔ (۲۰) انگلیوں کے نشان مٹانا (کسی سطح سے) ۔ (۲۱) مطبع سے فرما ہٹانا ۔

To lift up a cry/- one's voice : چلّانا ۔

To lift up one's eyes/- brow/ -face/- visage : دیکھنا ؛ نظر اٹھانا ۔

To lift (up) the hands/- arms : ہاتھ اٹھانا (دعا ، اظہار شکریہ ، قسم وغیرہ کے لئے) ۔

To lift (up) the hands against : ہاتھ اٹھانا ؛ مارنا ۔

To lift up one's head : گر کر سنبھلنا ؛ حالت درست کرنا ۔

To lift up one's heart /-mind /-soul : (۱) ابھارنا ؛ بیدار کرنا ۔ (۲) بڑھانا ؛ بلند کرنا ۔

To lift up one's heel : ٹھوکر چلانا ۔

To lift up one's horn : زمین پر قدم نہ رکھنا ؛ مغرور یا جاہ پسند ہونا ۔

Lift-bridge : (n) اٹھاؤ پل ۔

Lift-gate : (n) بے قبضے کا پھاٹک ۔

Lift-hammer : (n) بھاری ہتھوڑا جو ایک محور پر گھومتا ہے ۔

Lift-latch : (n) اٹھنے گرنے والی چٹخنی ۔

Lift-lock : (n) آب بند ۔

Lift-off : (n) ہوائی جہاز ؛ راکٹ میزائل وغیرہ کی عمودی اڑان ؛ وہ وقت جب راکٹ وغیرہ زمین چھوڑتے ہیں ۔

Lift-pump : (n) رافع پمپ ؛ اٹھاؤ پمپ ؛ عام پمپ ۔

Lift-tenter : (n) رفتار کو درست کرنے کی ایک کل ۔

Liftable : (a) اٹھائے جانے کے لائق ۔

Lifter : (n) (۱) اٹھانے والا ؛ مرفاع ۔ (۲) چور ۔ (۳) مرفاع لفٹ ۔ (٤) اٹھانے کے آلات ۔

Lifting : (n) رافع ؛ اٹھاؤ ۔

Lifting : (a) اٹھانے یا اٹھنے والا ۔

Lifting-bridge : (n) دیکھو Lift-bridge

Lifting-cam : (n) کیم جس سے کوئی چیز اٹھائی جاتی ہے ۔

Lifting-dog : (n) دیکھو Lifting cam

Lifting-gate : (n) دیکھو Lift-gate

Lifting-jack : (n) بھاری سامان کو اٹھانے کی ایک کل ؛ رام پھل ؛ جیک ۔

Lifting-pump : (n) دیکھو Lift-pump

Lifting-sail : (n) بادبان جو جہاز کے سر کو پانی سے اوپر اٹھاتا ہے ۔

Lifting-set : (n) پمپوں کا مجموعہ جس سے کان کی تہ سے پانی نکالا جاتا ہے ۔

**Ligament : (a)** (۱) بندھن ؛ بند ۔ (۲) اتحاد ۔ (۳) (تشریح) رباط (جو ہڈیوں کو جوڑتا ہے) ؛ جھلی دار بند ۔

**Ligamental / Ligamentary / Ligamentous : (a)** رباطی ۔

**Ligamentously : (adv.)** رباط کے ذریعے ؛ بند کے ذریعہ ۔

**Ligate : (v)** (جرّاحی) پٹی باندھنا (خون بند کرنے کے لئے) ۔

**Ligation : (n)** بندش ؛ پٹی ؛ پٹی باندھنا ۔

**Ligature : (n)** (۱) بند ؛ رباط ۔ (۲) رابطہ ؛ رشتۂ اتحاد ۔ (۳) پٹی ۔ (٤) (موسیقی) کنکری ۔ (٥) شریان بندی ۔ (٦) (طباعت) وصل ؛ لیگیچر (ٹائپ میں دو یا دو سے زیادہ حروف ملے ہوئے بطور ایک جوڑ کے جیسے As ff) ۔

**Ligature : (v)** پٹی باندھنا ؛ شریان بندی کرنا ۔

**Ligeance : (n)** (۱) وفاداری ؛ جاں نثاری ؛ نمک حلالی ۔ (۲) حکومت ؛ فرمانروائی ؛ حکمرانی ۔

**Liger : (n)** شیر ببر اور شیرنی کا بچہ ۔

**Ligger : (n)** (۱) رضائی ؛ بالا پوش ۔ (۲) تختے کا پل ۔ (۳) مچھلی کے کانٹے کی ڈور جس میں ڈونگا اور چارا لگا رہتا ہے ۔

**Ligger : ( v)** ڈونگا اور چارا لگی ڈور سے مچھلی کا شکار کرنا ۔

**Light : (n)** (۱) روشنی ؛ نور ؛ ضیا ۔ (۲) اجالا ؛ روشنی ؛ چاندنی ۔ (۳) جوت ؛ چمک ؛ روشنی ۔ (٤) بصارت ؛ بصر ؛ دیکھنے کی قوت ۔ (٥) آنکھوں کی رونق ؛ چمک ۔ (٦) نگاہ لطف ؛ نظر عنایت ؛ چشم کرم ۔ (۷) تڑکا ؛ صبح کا اجالا ؛ بھور ؛ دن کی روشنی ؛ فلق الصبح ۔ (۸) ظہور ؛ اظہار ۔ (۹) نظر ؛ نگاہ ؛ (عام ، جمع) آنکھیں ۔ (۱۰) منبع نور ؛ مصدر انوار ؛ آفتاب یا کوئی اور جرم فلکی ؛ چراغ ؛ شمع ؛ (جمع) روشنیاں ؛ جہاز یا روشنی کے مینار کی مشعل ؛ روشنی کا مینار ۔ (۱۱) (مجازاً) نامور شخص ؛ آفتاب علم و فضل ۔ (۱۲) دماغی یا ذہنی روشنی ؛ روشن طبع ؛ روشن خیالی ؛ روشن دماغی ۔ (۱۳) (تشریح) توضیح ؛ (جمع) علمی تحقیقات یا واقعات جن سے کسی مبحث پر روشنی پڑے ؛ اکتشافات ۔ (١٤) (جمع) استعداد ؛ قابلیت ۔ (١٥) رنگ ؛ انداز ۔ (١٦) وہ لفظ جس کے اول و آخر حروف سے acrostic کا جواب پیدا ہو ۔ (۱۷) (الٰہیات) آسمانی نور یا روشنی؛ بصیرت ؛ ہدایت ۔ (۱۸) روشنی کی کھڑکی ؛ روشن دان ؛ سلاخ دار کھڑکی کا ایک حصہ (عمودی تقسیم سے) ؛ پودوں کے گرم خانے کی چھت یا دیوار ۔ (۱۹) (مصوری) تصویر کا روشن حصہ ۔ (۲۰) (قانون) روشنی بحیثیت حق آسائش ۔ (۲۱) شعلہ ؛ شرارہ ؛ چنگاری ؛ جس چیز سے آگ وغیرہ روشن کی جائے ؛ دیا سلائی ؛ چقماق ؛ موم بتی وغیرہ ۔ (۲۲) پتلے حروف کا ٹائپ ۔ (۲۳) (میکانیات) شگاف ؛ روزن ۔

**Angel (or spirit) of light :** جنت کے فرشتے ؛ ارواح جنت ۔

**In light :** روشن ۔

**In the light of :** مدد سے ؛ مد نظر رکھ کر ۔

**Light of one's eye (s) :** نور نظر ۔

**New light :** (مجازاً) نئی روشنی ۔

**Northern light :** انوار شمالی ۔

**Old light (s) :** پرانی روشنی ۔

**One's light :** عام روشنی ۔

**Southern light :** انوار جنوبی ۔

**The light of (a person's)countenace :** (۱) لطف و کرم ؛ عنایت ؛ نوازش ۔ (۲) قدم کی برکت ؛ فیض قدم ۔ (۳) مرضی ؛ رضا ۔

**The light of God's countenance :** ـہ کی عنایت ؛ ـدا کا لطف و کرم ۔

**To bring to light :** ظاہر کرنا ۔

To come to light : ظاہر ہونا ۔

To give light : روشنی دینا ؛ روشن ہونا ۔

To put out or quench (one's) light : جان سے مارنا ۔

To see the light : پیدا ہونا ؛ شائع ہونا ۔

To set in a certain light : کسی خاص انداز میں پیش کرنا ۔

To stand in one's light : (۱) روشنی روکنا ۔ (۲) کامیابی میں حائل ہونا ۔

To strike a light : دیاسلائی وغیرہ جلانا ۔

To throw /-cast /-shed light upon : روشنی ڈالنا ؛ تشریح کرنا ۔

Zodiacal light : ضوءُالبروج ؛ نور برجی ؛ منطقة البروج کی روشنی ۔

Light : (a) (۱) ہلکا : سبک ۔ (۲) وزن میں کم ؛ کم وزن ۔ (۳) کم ثقل : ثقل نوعی میں کم ۔ (٤) ہلکا لدا ہوا ؛ سبک بار ؛ ہلکے بوجھ کے لئے بنا ہوا ؛ (جہاز وغیرہ) ۔ (٥) سبک ؛ خوشنما ؛ خوش وضع (عمارت) ۔ (٦) ہلکا (ہاتھ) ؛ خفیف (ضرب) ۔ (۷) پتلا ؛ ہلکا ؛ رقیق ؛ مسام دار ؛ نفوذ پذیر ؛ خستہ ؛ بھر بھرا ۔ (۹) ہلکی (شراب) ۔ (۱۰) (بول) جس پر زور نہ دیا جائے ۔ (۱۱) غیر ضروری ؛ غیر اہم ؛ معمولی ؛ ادنیٰ ؛ حقیر ؛ خفیف ؛ قابل درگزر ؛ قابل چشم پوشی ؛ غیر سنجیدہ ؛ مزاحی ؛ ہنسی کا ؛ مذاق کا ؛ لاابالی ؛ خفیف الحرکات ۔ (۱۲) آوارہ ؛ بد چلن ؛ بے عصمت ؛ آوارگی یا بد چلنی کا ۔ (۱۳) چست چالاک ؛ پھرتیلا ۔ (۱٤) متلون ؛ غیر مستقل مزاج ۔ (۱٥) آسانی ؛ سہل (کام) ؛ ہلکی (سزا) ۔ (۱٦) لطیف ؛ تفریحی (ادب وغیرہ) (۱۷) (نیند) ہلکی ؛ جلد اچٹ جانے والی ۔ (۱۸) بے غم ؛ خوش دل ؛ پرامید ۔ (۱۹) بہکا ہوا ؛ چلا ہوا ؛ خبطی ۔ (۲۰) (فوج) ہلکے اسلحہ سے مسلح ۔ (۲۱) ہلکا (اور سفید) (بادل) ۔ (۲۲) اوسط وزن ۔

In light marching order : ہلکا کوچ (جس میں سوائے بندوق اور گولی بارود کے کچھ ساتھ نہ لیا جائے) ۔

Light in the mouth (of a horse) : بد لگام (گھوڑا) ۔

To lie light : ہلکا ہونا ۔

To make light of : کافی قدر نہ کرنا ؛ کم اہمیت دینا ۔

To set light by or of ( a person or thing) : حقیر جاننا ؛ سبکی کرنا ؛ ناکافی قدر کرنا ۔

Light : (a) (۱) روشن ؛ منور ؛ جہاں روشنی ہو ۔ (۲) زردی مائل ؛ ہلکا (رنگ) ۔ (۳) روشن خیال ۔

On (of, in) a light fire : روشن ؛ بھڑکتا ہوا ۔

Light : (adv.) ہلکے طور پر ؛ آہستہ آہستہ ؛ سرسری طورپر ؛ لاابالی پن سے ۔

Light : (v) (۱) (بحری) رسی کو اوپر اٹھانا ؛ رسی کھینچنے میں مدد دینا یا ہاتھ بٹانا ۔ (۲) اتفاقاً ملنا ؛ اتفاق سے آنا یا واقع ہونا ۔ (۳) سواری سے اترنا ؛ نیچے آنا ۔ (٤) (عام) یکایک چلاجانا ؛ چمپت ہو جانا ؛ رفو چکرہو جانا ۔ (٥) آہستہ گرنا (پرند ، برف وغیرہ کا) ۔

To light on one's feet/-legs : کامیاب ہونا ۔

Light : (v) (۱) جلانا ؛ روشن کرنا ؛ سلگانا ؛ آگ دینا ؛ آگ لگنا ؛ جل اٹھنا ۔ (۲) روشنی دینا ؛ روشن کرنا ۔(۳) (آنکھوں میں) چمک یا رونق پیداکرنا یا پیدا ہونا ؛ چمک اٹھنا ؛ چمکنے لگنا ۔ (٤) روشنی دکھانا ؛ روشنی سے آراستہ کرنا ۔

Light-adaptation : (n) تطبیق نور ۔

Light- armed : (a) کم مسلح ؛ نیم مسلح ۔

Light-ball : (n) (فوج) روشن گولہ جو رات میں دشمنوں کی نقل و حرکت کا پتا لگانے کے لئے پھینکتے ہیں ۔

Light-boat : (n) ہادی جہاز ؛ بن لدا جہاز ۔

Light-bob : (n) لائٹ انفنٹری کا سپاہی ۔

Light-cart : (n) کمانی دار سواری گاڑی ۔

Light-comedian : (n) ہلکی پھلکی تمثیل نگاری کا اداکار ۔

Light- comedy : (n) ہلکی پھلکی تمثیل نگاری ۔

Light due /-duty : (n) روشنی مینارہ کا محصول ۔

Light engine : (n) چھڑا انجن ؛ خالی انجن ۔

Light equation : (n) مساوات نور ۔

Light-fingered : (a) (۱) سبک انگلیوں والا ۔ (۲) چور ؛ بے ایمان ؛ ہاتھ کا چالاک ۔

Light-footed : (a) تیز رفتار ؛ سبک رو ؛ ہلکے قدم کا ۔

Light-handed : (a) سبکدست ؛ چابکدست ؛ ہلکے ہاتھ کا ۔

Light-handedness : (n) سبک دستی ؛ چابکدستی ؛ ہلکا ہاتھ ۔

Light-head : (n) روشن دان کا اوپری سرا ۔

Light-headed : (a) (۱) بہکا ہوا ؛ چلا ہوا ؛ بہکی بہکی باتیں کرنے والا ۔ (۲) غیر سنجیدہ ؛ بے پروا ۔

Light-headedly : (adv.) بہک بہک کر ؛ بے پروائی سے ۔

Light-headedness : (n) خبط ؛ غیر سنجیدگی ؛ بے پروائی ۔

Light-hearted : (a) لگن ؛ خوش ؛ مطمئن ؛ ناعاقبت اندیش ۔

Light-heartedly : (adv) لگن میں ؛ ناعاقبت اندیشی سے ۔

Light-heartedness : (n) نا عاقبت اندیشی ؛ لگن میں ہونا ۔

Light-heeled : (a) سبک رو ؛ تیز قدم ۔

Light-horse : (n) سبک پوش رسالہ ۔

Light-horseman : (n) (۱) نیم مسلح رسالے کا سپاہی ۔ (۲) ٹیمس کے چوروں کا عامیا نہ نام ۔

Light-horse : (n) روشنی مینار ؛ رہ نما مینار ۔

Light-ice : (n) (پانی کے اوپر) برف کی پتلی تہ ۔

Light-keeper : (n) روشنی مینار کا منتظم ۔

Light-limbed : (a) پھرتیلا ؛ چست ۔

Light-man : (n) (۱) روشنی مینار کا منتظم ۔ (۲) مشعلچی ؛ مشعل بردار ۔

Light-minded : (a) سبک سر ؛ بے فکرا ؛ لاابالی ۔

Light-mindedness : (n) سبک سری ؛ بے فکراپن ؛ لاابالی ۔

Light-money : (n) دیکھو Light due

Light of foot : (a) سبک رو ؛ تیز رفتار ؛ ہلکے قدم کا ۔

Light of nature : (n) فطری حق بینی ؛ فطری ذہانت ؛ فیض طبع ۔

Light of person : (a) ہلکا ؛ کم وزن ۔

Light of touch : (a) جس کا ہاتھ یا قلم سبک ہے ؛ سبک ۔

Light of love / Light o' love : (n) ہرجائی عورت ؛ بد چلن عورت ؛ چھنال ۔

Light on / -upon : (v) (۱) اترنا ؛ گرنا ؛ حصے میں آنا ۔ (۲) اتفاقیہ ملنا ؛ آپڑنا ؛ اتفاقیہ پالینا ۔

Light out : (v) یکایک چلاجانا ؛ فوراً چلاجانا ۔

Light-port : (n) روشن دان ؛ موکھا ۔

Light-porter : (n) ہلکا سامان اٹھانے والا قلی ۔

Light-railway : (n) ریل جو ہلکی آمد و رفت کےلئے ہوتی ہے ۔

Light-sail : (n) سب سے اونچا بادبان۔

Light-ship : (n) لنگر انداز جہاز جس میں مشعل روشن ہو۔

Light show : (n) بدلتے ہوئے رنگوں کا تماشا ۔

Light-skirts : (n) بدچلن عورت۔

Light-sleeper : (n) ہلکی نیند سونے والا۔

Light-struck : (a) روشنی زدہ (فوٹو وغیرہ)۔

Light-tower : (n) دیکھو Light-house

Light up : (v) (۱) سگریٹ وغیرہ جلانا ۔ (۲) روشن کرنا ؛ مخصوص طرز میں روشن کرنا ۔

Light-vessel : (n) دیکھو Light-ship

Light-waterline : (n) بن لدے جہاز کی دیوار میں وہ خط جہاں تک پانی پہنچتا ہے ؛ خالی جہاز کا خط آب۔

Light-weight / Light weight : (n) (۱) شخص جو اوسط وزن سے کم ہو۔ (۲) مکے باز جس کا وزن دس اسٹون سے زیادہ نہ ہو۔ (۳) (گھڑ دوڑ) گھوڑا یا گھڑ سوار جس کا وزن اوسط وزن سے کم ہو۔

Light year : (n) سال نور۔

Lightable : (a) منور کئے جانے کے لائق ؛ روشن کئے جانے کے قابل۔

Lightage : (n) (مصنوعی) روشنی کی فراہمی۔

Lighten : (v) (۱) ہلکا کرنا یا ہونا ؛ بوجھ کم کرنا یا ہونا ؛ بوجھ اتارنا ۔ (۲) (دل) ہلکا کرنا ؛ تسکین دینا ؛ تسلی دینا ؛ ہلکا ہونا ؛ تسکین ہونا یا پانا ۔ (۳) وزن کم کرنا ؛ گھٹنا ؛ شدت کم کرنا ۔ (٤) ہلکا ہونا ؛ گھٹنا ؛ شدت کم ہونا ۔

Lighten : (v) (۱) روشنی ڈالنا ؛ روشن کرنا ؛ نورانی کرنا ؛ منور کرنا ؛ چمکانا ۔ (۲) (آنکھ یا چہرہ کا) چمکنا ؛ دمکنا ۔ (۳) بجلی گرانا ؛ بجلی چمکنا ۔

Lighter : (n) جہاز سے مال اتارنے کی کشتی ؛ بوجھ اتارنے کی ناؤ۔

Lighter : (n) (۱) جلانے والا ؛ روشن کرنے والا ؛ آگ لگانے والا ۔ (۲) شعلہ زنِ سگریٹ ۔

Lighter : (v) کشتی کے ذریعہ جہاز سے مال اتارنا ۔

Lighter-than-air : ہوا سے ہلکا ۔

Lighterage : (n) (۱) کشتی کے ذریعہ سے جہاز کا مال اتروانا ۔ (۲) کشتی کے ذریعہ سے مال اتروانے کی اجرت ؛ بار گیری ۔

Lighterman : (n) جہاز سے مال اتارنے والی کشتی پر کام کرنے والا یا اس کا مالک ۔

Lightful : (a) منور ؛ روشن ؛ تاباں ۔

Lightfulness : (n) نور ؛ روشنی ؛ تابانی ۔

Lighthead : (n) خبطی ؛ بہکی بہکی باتیں کرنے والا ۔

Lighthouse : (n) منارہ ؛ روشنی کا مینار ؛ رہ نما مینار ؛ فنار ۔

Lightless : (a) بے نور ؛ اندھیرا ؛ بے روشنی کا ؛ تاریک ؛ اندھا ؛ بے چراغ۔

Lightlessness : (n) بے نور ہونا ؛ اندھیرا پن ۔

Lightly : (v) تحقیر کرنا ؛ کم قدری کرنا ؛ حقیر یا بے قدر کرنا ۔

Lightly : (adv.) (۱) آہستہ آہستہ ؛ سرسری طور سے ؛ بے توجہی سے ؛ لاابالی پن سے ؛ سبک سری سے ۔ (۲) خوشی سے ؛ دل سے ۔ (۳) پھرتی سے ۔ (٤) بے سوچے سمجھے ۔

Lightmanship : (n) روشنی مینار کے منتظم یا مشعلچی کا عہدہ ۔

Lightmans : (n) (چوروں کا عامیانہ) دن ۔

Lightness : (n) (۱) ہلکا پن ؛ لاابالی پن ؛ سبک سری ۔ (۲) اوچھا پن ؛ خفیف الحرکاتی ۔ (۳) پھرتی ؛ تیزی ۔ (٤) رواں اور ہلکا پھلکا طرز ۔

Lightness : (n) روشنی ؛ نور -

Lightning : (n) (۱) برق ؛ بجلی ؛ صاعقه - (۲) (عام) گھٹیا قسم کی وِسکی ؛ جِن (شراب) - (۳) خوبیٔ تقدیر - حسن اتفاق (خصوصاً کسی اونچے سیاسی عہدے کے لئے انتخاب یا نامزدگی) - (٤) دوڑ میں شریک ہونے والی کشتی کی ایک قسم -

Chain lightning /Chained lightning : بجلی کی لہر دار چمك ؛ لہر دار بجلی -

Forked lightning : شاخدار بجلی -

Like lightning / Like greased lightning : بجلی کی طرح ؛ نہایت تیزی سے -

Sheet lightning : بجلی کی پھیلی ہوئی چمك ؛ منتشر بجلی -

Summer or heat lightning : بجلی جس کے ساتھ گرج نہ ہو -

Lightning-arrester : (n) برق گیر ؛ محافظ بجلی -

Lightning-bone : (n) متحجر ہڈیوں کی بعض قسمیں -

Lightning-bug : (n) جگنو -

Lightning-conductor : (n) برق ربا ؛ بجلی کش -

Lightning-discharger : (n) دیکھو Lightning-arrester

Lightning-pains : (n) شدید درد -

Lightning-prints : (n) ایك قسم کا نقش جو بجلی گرنے سے انسان اور مویشیوں کی جلد پر اور کپڑوں پر بن جاتا ھے - اور جسے کہا جاتا ھے که ارد گرد کی چیزوں کی تصویر ہوتی ھے -

Lightning-proof : (n) بجلی سے محفوظ -

Lightning-rod : (n) دیکھو Lightning-conductor

Lightning-stone /-tube : (n) بجلی نلیاں ؛ بجلی زدہ مادہ -

Lightning-strike : (n) مزدوروں کی فوری ہڑتال -

Lightning-war : (n) تیز رفتار جنگ -

Lights : (n) چوپایوں کے پھیپھڑے ؛ شُش -

Lightship : (n) دیکھو Light boat

Lightsome : (a) (۱) سبك ؛ خوش نما ؛ خوش وضع ؛ خوش اسلوب ؛ وضع دار ؛ زیبا - (۲) مگن ؛ مسرور ؛ خوش دل ؛ شاد ؛ شادماں - (۳) تیز ؛ چست و چالاك ؛ پھرتیلا ؛ طرار -

Lightsome : (a) (۱) منیر ؛ روشنی بخش ؛ ضیا بخش - (۲) منور ؛ چمکدار -

Lightsomely : (adv.) خوش اسلوبی سے ؛ زیبائی سے ؛ شادمانی سے ؛ مگن ہو کر ؛ پھرتی سے -

Lightsomely : (adv.) ضیا بخش طور پر ؛ منور ہو کر -

Lightsomeness : (n) خوش وضعی ؛ خوشی ؛ اطمینان ؛ طراری ؛ پھرتی -

Lightsomeness : (n) تنویر ؛ ضیائیت -

Lightwood : (n) وہ درخت جن کی لکڑیاں ہلکی ہوتی ہیں -

Lightwood : (n) (۱) لکڑیاں جو جلانے کے کام آتی ہیں ؛ سبك صنوبر ؛ صمغی صنوبر - (۲) وہ درخت جن کی لکڑی کی آگ بہت روشن ہوتی ھے -

Lign-aloe : (n) (۱) اگر ؛ عود - (۲) اگر کی لکڑی - (۳) میکسیکو کی ایك خوشبودار لکڑی -

Ligneous : (a) چوبی ؛ جس میں لکڑی ہو (درخت یا پودا) -

Ligneous marble : (n) مرمر نما لکڑی ۔

Ligni - : (prefix) سابقہ بمعنی "چوبی" "لکڑی کے متعلق" ۔

Ligniferous : (a) لکڑی پیدا کرنے والا ؛ چوب خیز ؛ چوب آور ۔

Lignification : (n) لکڑی بننا یا بنانا ؛ چوبی ہوجانا ؛ خشب ؛ چوب شدگی ۔

Ligniform : (a) چوب نما ؛ لکڑی سے مشابہ ؛ خشب نما ۔

Lignify : (v) لکڑی بنا دینا یا بن جانا ؛ چوبی ہو جانا ۔

Lignin / Lignine : (n) مادہ چوب ؛ خشنین ؛ لگنین ۔

Lignin-dynamite : (n) چوبی ڈائنا مائیٹ ۔

Ligniperdous : (a) مخرّب چوب ؛ لکڑی کو برباد کرنے والا ۔

Lignite : (n) بھورا کوئلہ جس میں لکڑی کی ساخت موجود ہو ؛ بھورا کوئلہ ۔

Lignitic : (a) بھورا کوئلہ سے متعلق یا اس کی طرح ۔

Lignitiferous : (a) بھورا کوئلہ پیدا کرنے والا ۔

Lignivorous : (a) چوب خور ۔

Ligno - : (prefix) سابقہ بمعنی "چوب" "لکڑی" ۔

Lignocellulose : (n) مادہ' چوب اور خلوی مادے کا مرکب ۔

Lignocentric acid : (n) ایک شحمی ترشہ جو پیرافن وغیرہ سے حاصل ہوتا ہے ۔

Lignose : (a) دیکھو Ligneous

Lignose : (n) (۱) (کیمیا) مادہ' چوبی کا ایک جزوترکیبی ۔ (۲) ایک آتش گیر مادہ جو چوبی ریشہ اور نائٹرو گلیسرین سے بنتا ہے ۔

Lignum : (n) چوب ۔

Lignum-aloes : (n) دیکھو Lign-aloe

Lignum vitae : (n) ایک قسم کی لکڑی جو دوا میں کام آتی ہے ؛ پاک چوبہ ؛ چوب حیات ؛ گوا کم ۔

Ligula : (n) (۱) (نباتیات) لَتّہ ۔ (۲) (حیوانیات) زبانک ۔ (۳) (تشریح) سفید مادے کی پٹی جو دماغ کے چوتھے بطن کی دیوار سے لگی رہتی ہے ۔

Ligular : (a) لتہ ؛ زبانک یا سفید مادے کی پٹی سے متعلق یا ان کی طرح ۔

Ligulate / Ligulated : (a) (۱) (نباتیات) لتہ دار ؛ تسمئی ۔ (۲) ایک پٹی میں مسلسل (کتبہ کے حروف) ۔

Ligule : (n) (۱) (نباتیات) لتہ ۔ (۲) (حیوانیات) زبانک ۔

Liguli : (prefix) سابقہ بمعنی "لتہ" ۔

Liguliflorous : (a) لتہ گل ؛ لتہ گلہ ۔

Ligurian : (a) لیگوریا کا ۔

Ligurian : (n) (۱) لیگوریا کا باشندہ ؛ لیگوریائی نسل کا آدمی ۔ (۲) ایک قسم کی شہد کی مکھی ۔

Ligurian bee : (n) شہد کی مکھی کی ایک قسم ۔

Ligustrin : (n) قاغیہ (Private) کا تلخ عنصر ۔

Likable : (a) پسندیدہ ؛ مرغوب ؛ قابل رغبت ۔

Like : (n) (جمع) رغبت ؛ پسند ؛ میلان خاطر رجحانات ؛ رغبات ۔

Like : (a) (۱) مشابہ (کسی سے) ؛ مثل ؛ مانند ؛ مماثل ؛ ہم شکل ؛ ویسا ہی ؛ برابر ۔ (۲) مخصوص (انداز) ؛ امتیازی (صفت) ۔ (۳) مائل ؛ آمادہ ؛ طیار ۔ (٤) قرین قیاس ؛ اغلب ۔ (٥) (کسی خاص) حد تک ؛ (کسی چیز کے) مانند ۔

And the like / The like : وغیرہ وغیرہ ۔

I never saw the like : میں نے اس کی مانند کبھی نہیں دیکھا ۔

Like (will) to like / Like draws to like : کندہم جنس باہم جنس پرواز ۔

Like begets like : گندم از گندم بروئید ۔

Like for like / Like cures like : علاج بالمثل ہوتا ہے ۔

The like : ایک ہی طرح کی چیز ۔

The like (s) of : ایسا شخص یا ایسی چیز ؛ اس جیسا یا جیسی ۔

Like : (v) (۱) پسند ہونا ؛ پسند آنا ؛ بھانا ۔ (۲) خوش ہونا ۔ (۳) پسند کرنا ؛ خواہش کرنا ؛ چاہنا ؛ رغبت رکھنا اچھا جاننا ۔ (٤) موزوں ہونا ؛ موافق مزاج ہونا ؛ موافق آنا (غذا وغیرہ) ۔

I should like : میں چاہتا ہوں ؛ میری خواہش ہے ۔

I should like to : میں چاہوں گا ۔

To do as one likes : اپنی مرضی کے مطابق کرنا ۔

To like ill : ناخوش یا غمگین ہونا ۔

To like well : پسندیدہ ہونا ؛ موافق آنا ۔

- like : (suffix) (۱) لاحقہ اسم کے آخر میں صفت کا فائدہ دیتا ہے جیسے woman like ؛ کبھی متعلق فعل کے معنی دیتا ہے جیسے cowardlike - (۲) صفات کے آخر میں صفت اور متعلق فعل کے معنی دیتا ہے ۔

Like anything : شدت سے ۔

Like case : اسی طرح سے ۔

Anything like : اس طرح کی کوئی چیز ۔

As like as two peas : بالکل یکساں ۔

Had like to : تقریباً ۔

In like manner : ایک ہی طرح سے ؛ ویسے ہی انداز میں ۔

Like master / Like man : جیسا آقا ویسا نوکر ۔

Nothing like : اس طرح کی کوئی چیز نہیں ۔

Something like : کچھ بھی اس طرح کا ۔

The like : جیسا کہ بیان کیا جا چکا ہے؛اسی طرح کا ۔

There is none, nothing like : اتنا اچھا یا تعجب خیز نہیں ہے جیسا کہ ۔

To feel like : رجحان رکھنا ؛ رغبت رکھنا ۔

To look like / To be like : (کسی کی) طرح ہونا ؛ آثار ہونا ۔

What is he, or, it like? کس طرح کا آدمی یا کس طرح کی چیز ہے ؟

Like : (adv.) (۱) اسی طور سے ؛ اسی طرح ؛ اغلباً ؛ غالباً ۔ (۲) اتنا ہی ؛ مساویانہ ۔ (۳) گویا ؛ یوں سمجھو ۔

As like as not / Like as not : غالباً ۔

Like a shot : بے چوں و چرا ؛ خوشی سے ؛ بلا تامل ۔

Like : (conj.) جیسا کہ ۔

Like : (n) (۱) ثانی ؛ نظیر ؛ جواب ؛ مماثل ؛ برابر والا ۔ (۲) ایک ہی قسم کی شے یا اشیاء ؛ مشابہ شخص یا چیز ۔ (۳) (گولف) وہ ہاتھ جس سے فریقوں کے داؤں برابر ہوجائیں ۔

Like-minded : (a) یکساں مزاج والے ؛ ہم خیال ؛ ہم مذاق ۔

Like quantities : (n) مماثل مقادیر ۔

Like signs : (n) (ریاضیات) موافق علامات ؛ مماثل نشانات (دونوں منفی یا دونوں مثبت) ۔

Like wise : (adv.) اسی طرح ؛ اسی طور سے ؛ نیز ؛ علیٰ ھٰذالقیاس ۔

Likeable / Likable : (a) دیکھو Likable

Likeableness / Likeability : پسندیدگی ؛ مرغوبیت ۔

Likelihead : (n) (۱) آثار ؛ قرنیہ ؛ احتمال ۔ (۲) کامیابی کی امید ۔

Likelihood : (n) دیکھو Likelihead

The likelihood : قریب صحت واقعہ یا امر ؛ تخمینی رقم ۔

Likeliness : (n) دیکھو Likelihead

Likely : (a) (۱) اغلب ؛ قرین قیاس ؛ بہت ممکن ۔ (۲) بظاہر موزوں یا قابل ۔ (۳) ہونہار ۔ (٤) موزوں ۔ (٥) خوبصورت ؛ قبول صورت ؛ خوش اندام ۔

He is likely to : - اغلب ہے کہ وہ ......؛ امید ہے کہ ......

Likely : (adv.) اغلباً ؛ غالباً ۔

Liken : (v) مشابہت دینا ؛ تشبیہ دینا ۔

Likeness : (n) (۱) مشابہت ؛ شباہت ؛ مماثلت ۔ (۲) بھیس ؛ روپ ۔ (۳) ہوبہو نقل ؛ چربہ ؛ شبیہ ؛ تصویر ۔ (٤) ہمشکل ۔

To take a person 's likeness : تصویر کھینچنا ۔

Likerish/-ous : (a) دیکھو Lickerish

Likewalk : (n) شب کومیت کی نگرانی ۔

Likin / Lekin : (n) چین میں صوبہ جاتی چنگی ؛ محصول درآمد و برآمد ۔

Liking : (n) (۱) پسند ؛ ذوق ؛ مذاق ۔ (۲) توجہ ؛ رغبت ذوق ؛ شوق ؛ تعلق ؛ خاطر ۔

To one's liking : اپنی پسند کا ؛ اپنے مذاق کا ۔

Lilac / Laylock : (n) (۱) گل یاس ؛ بکان ؛ بکائن ۔ (۲) ہلکا بنفشی رنگ ؛ ارغوانی رنگ ۔

Lilac : (a) بنفشی یا ارغوانی ۔

Lilac-moth : (n) ایک قسم کا پروانہ جو چاکلیٹی رنگ کا ہوتا ہے ۔

Lilaceous : (a) گل یاس کا ؛ ارغوانی ۔

Lilacin / Lilacine : (n) (نباتیات و حیوانیات) ایک قسم کا بلوری شکر ($C_{17} H_{24} O_9$) ۔

Liliaceous : (a) سوسنی ؛ سوسن کا ؛ سوسن کی قسم کا ۔

Lilial : (a) سوسنیہ دستہ سے متعلق ۔

Lilial : (n) سوسنیہ دستہ کا کوئی پودا ۔

Lilied : (a) (۱) سوسنی رنگ کا ۔ (۲) سوسن کے پھولوں سے آراستہ یا بھرا ہوا ۔ (۳) Fleur-di-lis سے آراستہ ۔

Lilly-pilly : (n) آسٹریلیا کا ایک درخت ۔

Lillibullero : (n) ایک گیت جو سترھویں صدی عیسوی کے اواخر میں مقبول تھا ۔

Lillibullero : (v) Lillibullero گانا ۔

Lilliput : (n) گلیورس ٹریولز (Gulliver's Travels) کا خیالی ملک ۔

Lilliput : (a) بہت چھوٹا ؛ ننھا ۔

Lilliputian : (a) بونا ؛ بہت پست قد ؛ بالشتیا ؛ کوتاہ قد ؛ للی پٹ سے یا اس کے باشندے سے متعلق ۔

Lilliputian : (n) للی پٹ کا رہنے والا ؛ بونا ؛ ننھی منی چیز ۔

Lilt : (n) (۱) نغمہ ؛ زمزمہ ؛ ترانہ ۔ (۲) نغمہ کا اتار چڑھاؤ ۔ (۳) اچھل کود ۔

Lilt : (v) (۱) خوش الحانی سے گانا ؛ باقاعدہ اتار چڑھاؤ سے گانا ۔ (۲) اچھلنا کودنا ۔

Lily : (n) (۱) سوسن ۔ (۲) سوسن کی قسم کے پودے ۔ (۳) انتہائی پاکدامن یا صحیح شخص ؛ بے داغ موتی ؛ سفید ؛ بے داغ چیز ۔ (٤) سوسن کا پھول بطور مارکے کے ۔ (٥) کشتیوں سے بنایا ہوا ہوائی اڈہ ۔

Yellow lily : نرگس آبی ۔

Lily : (a) (۱) نزاکت کے ساتھ ؛ سفید ؛ سیمیں ؛ دودھیا ۔ (۲) زرد ؛ پھیکا ؛ بے آب ؛ بے رنگ ۔

Lily asphodel /-daffodil : (n) جنس نرگس ۔

Lily beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا ۔

Lily-bind /-bine : (n) جنگلی لبلاب ۔

Lily-encrinite : (n) متحجر سوسن نما ۔

Lily flower : (n) (۱) سوسن کے پھول ۔ (۲) سوسن کے پھول بطور مارکہ ۔

Lily-hyacinth : (n) سنبل کبود ۔

Lily-iron : (n) مچھلی مارنے کی برچھی جس کا سر الگ ہوتا ہے ۔

Lily-livered : (a) بزدل ؛ نامرد ؛ تھرڈلا ۔

Lily of the valley : (n) سمن ؛ سوسن بری ؛ موسم بہار کا ایک پھول جو سوسن کی قسم کا ہوتا ہے ۔

Lily-pad : (n) کنول کا پتا ۔

Lily-pink : (n) سوسن کی ایک قسم ۔

Lily-pot : (n) (۱) سوسن کا گملا (جس میں سوسن لگا ہو) ۔ (۲) سوسن کا گملا بطور علامت ۔ (۳) سوسن کے گملے سے مشابہ گلدان ۔

Lily-star : (n) (۱) ایک قسم کا سوسن نما پھول ۔ (۲) کنول کا ستارہ نما پھول ۔

Lily thorn : (n) سوسن کی ایک جنس ۔

Lily-white : (a) (۱) سوسن کی طرح سفید ؛ سفید جھک ؛ بگلے کے پر کی طرح سفید ۔ (۲) حبشیوں کو حق رائے دہی سے علاحدہ رکھنے سے متعلق ؛ نسلی علاحدگی والی سفید لکیر سے متعلق ۔ (۳) پاکدامن ؛ بے داغ ؛ معصوم ۔

Lily-whiteness : (n) سفیدی ؛ پاکدامنی ۔

Lily-worts : (n) سوسنیہ ؛ نرگسیہ ۔

Lima : (n) پیرو (Peru) کے دارالسلطنت کا نام ۔

Lima bark : (n) بعض قسم کے سنکونا کی چھال ۔

Lima bean : (n) ایک قسم کا باقلا ۔

Lima wood : (n) برازیل کی ایک لکڑی جو لال ہوتی ہے اور رنگنے کے کام آتی ہے ۔

Limaceous : (a) حلزونی ۔

Limaciform : (a) حلزون نما ۔

Limacon : (n) (۱) (ریاضیات) حلزونی ؛ منحنی ۔ (۲) تار جو ریشم یا سوت کی بٹی ہوئی ڈوری کے بیچ میں ہوتا ہے ۔

Limail /Lemel : (n) فلزی برادہ ۔

Liman : (n) ساحلی جھیل ؛ مزداب ۔

Limb : (n) (۱) ہاتھ ؛ پاؤں یا پنکھ ؛ عضو ؛ انگ ۔ (۲) شریر بچہ ۔ (۳) ڈال (پیڑ کی) ؛ ٹہنی ؛ گدا ۔ (٤) صلیب کے چار پہلوؤں میں سے کوئی پہلو ۔ (٥) فقرہ ؛ جملہ کا

ٹکڑا - (٦) پہاڑ کا چھجا - (٧) سرگرم رکن یا ایجنٹ - (٨) کمان کے دستہ سے کسی کنارے تک کا حصہ -

Life and limb / Limb and carcase / Limb and wind : پوری قوت -

Limb of the devil /-of satan /-of hell : شریر آدمی -

Limb of the law : وکیل ؛ پولس افسر -

Out on a limb : نقصان میں ؛ مشکل حالت میں -

To tear or pull (one's) limb from limb : ہاتھ پاؤں کاٹنا ؛ بند بند جدا کر دینا -

Limb : (n) (١) کنارہ ؛ سطح ؛ حاشیہ - (٢) ربعی زاویہ پیما کا کنارہ جو درجوں میں تقسیم ہوتا ہے - (٣) سورج یا چاند وغیرہ کا کنارہ ؛ حاشیہ - (٤) پنکھڑی یا پتی کا پھیلا ہوا کشادہ حصہ ؛ کف برگ ؛ حاشیہ -

Limb : (v) ہاتھ پاؤں کاٹنا ؛ بے کار کردینا ؛ بند بند جدا کرنا -

Limbate : (a) (نباتیات) محشی ؛ حاشیہ دار -

Limbation : (n) حاشیہ کی تشکیل ؛ حاشیہ -

Limbeck : (n) دیکھو Alembic

Limbed : (a) ہاتھ پاؤں یا پنکھ والا ؛ عضو دار -

Limber : (n) (کھینچنے کی) توپ گاڑی کا اگلا حصہ (جو الگ ہوجاتا ہے) -

Limber : (n) (بحری) سوراخ جو جہاز کے فرش میں پمپ کے ذریعے پانی کے نکاس کے لئے کیا جائے -

Limber : (a) (١) لچیلا ؛ لچکدار - (٢) لوچدار ؛ پھرتیلا -

Limber : (v) لچکدار بنانا ؛ لچیلا بنانا -

Limber : (v) توپ گاڑی میں اگلا حصہ جوڑنا ؛ اس کے دونوں حصّوں کو باہم ملانا یا جوڑنا -

Limber board : (n) (بحری) عزل پذیر تختے جو جہاز کے فرش میں ان سوراخوں پر لگے رہتے ہیں جن سے پمپ کے ذریعے پانی نکالا جاتا ہے -

Limber-box /-chest : (n) (فوج) گولا بارود کا بکس جو گاڑی کے اگلے حصے میں رکھا جاتا ہے -

Limber-chain : (n) زنجیر جو جہاز کے فرش کے ان سوراخوں سے گرد وغیرہ صاف کرنے کے لئے گزارا جاتا ہے -

Limber-hook : (n) قلابہ یا ہُک جو توپ گاڑی کے اگلے حصے کے عقب میں لگا رہتا ہے ؛ جوڑنے والا کانٹا یاآنکڑا -

Limber-horse : (n) توپ گاڑی کو کھینچنے والا گھوڑا -

Limber-passage : (n) وہ راستہ جو جہاز کے پیندے کی شہتیروں کے فوراً بعد والے تختوں سے بنتا ہے -

Limber-rope : (n) وہ رسہ جس سے جہاز کے پیندے کے سوراخوں کو صاف کرنے کے لئے گزارا جاتا ہے جن کے ذریعہ پمپ سے پانی باہر نکالا جاتا ہے -

Limber-saddle : (n) گاڑی کا گدا -

Limber-strake / -streak : (n) جہاز کے پیندے کے شہتیروں کے فوراً بعد والے تختوں کی پہلی تہ -

Limber tar : (n) کول تار لانے والے جہاز کے تہ خانے میں پایا جانے والا فضلہ یا کوڑا کچرا -

Limberness : (n) لوچ ؛ لچکیلاپن -

Limbic : (a) حاشیہ دار -

Limbiferous : (a) حاشیہ دار -

Limbless : (a) لُنجا ؛ بغیر ہاتھ پاؤں کا -

Limbo : (n) (١) دوزخ کے کنارے وہ مقام جہاں عیسائیوں کے

نزدیک غیر عیسائی نیک لوگ اور بچوں کی ارواح رهتی هیں ؛ اعراف ؛ برزخ ۔ (۲) قید خانہ ؛ قید ۔ (۳) طاق نسیاں ۔

Limbus : (n) (۱) اعراف ؛ برزخ ۔ (۲) (نباتیات) حاشیہ ۔

Limbus infantum : (n) اعراف جہاں بچوں کی ارواح رهتی هیں ۔

Limbus patrum : (n) اعراف جہاں غیر عیسائی نیک لوگوں کی ارواح رهتی هیں ۔

Limby : (a) کثیرالاعضاء ؛ نمایاں عضو والا ۔

Lime : (n) (۱) لاسا ۔ (۲) کلس ؛ چونے کا پتھر ؛ چونا ۔

Lime : (n) لیمو ؛ کھٹا لیمو ۔

Lime : (n) شجر لائم ؛ لنڈن ؛ ایک درخت جس کے پتے دل کی شکل کے اور کلیاں زرد اور خوشبودار هوتی هیں ۔

Lime : (v) (۱) لاسا لگانا ؛ لاسا سے پکڑنا ؛ شکار کرنا ؛ پھانسنا ۔ (۲) چونا پھیرنا ؛ چونا ڈالنا ۔

Lime/-hound : (n) جاسوس ؛ سراغ رساں کتا ۔

Lime-ash : (n) راکھ اور چونے کا مسالہ جس سے باورچی خانہ وغیرہ کے فرش بنائے جاتے هیں ۔

Lime-ball : (n) کلسی روشنی ؛ شہرت ۔

Lime-burner : (n) چونا پھونکنے والا ۔

Lime-juice : (n) عرق لیمو ؛ لیموں کا شربت ۔

Lime-juicer : (n) (۱) وہ جس نے حال ہی میں انگلستان سے بحری سفر کیا هو ۔ (۲) برطانوی جہاز کا ملاح ۔

Lime-kiln : (n) کلاسہ ؛ چونا بھٹی ۔

Lime-pit : (n) (۱) چونے کے پتھر کی کان ۔ (۲) وہ گڑھا جس میں چونا جلایا جاتا هے ۔ (۳) چونے کا گڑھا جس میں کھال کو بال اتارنے کی غرض سے ڈالتے هیں ۔

Lime-punch : (n) ایک قسم کا آشام جس میں عرق لیموں کی جگہ چونے کا پانی ملایا جاتا هے ۔

Lime-rock : (n) سنگ کلس ؛ چونا پتھر ۔

Lime-squash : (n) لیموں کا افشردہ ۔

Lime-twig : (n) لاسادار ٹہنی ؛ کمپا ؛ ٹہنی جس پر لاسا لگا هو ۔

Lime-wash : (n) چونا اور پانی کا محلول (دیوار پر پھیرنے کے لئے) ۔

Lime-wash : (v) (دیوار پر) چونا پھیرنا ۔

Lime-water : (n) (۱) چونے کا پانی ۔ (۲) قدرتی پانی جس میں چونا پایا جائے ۔

Lime-work : (n) وہ جگہ جہاں چونا تیار کیا جاتا هے ؛ چونے کا کارخانہ ۔

Limelight : (n) (۱) کلسی روشنی ؛ نہایت تیز سفید روشنی جو چونے کے استوانے کو ایک خاص گیس میں گرم کرنے سے حاصل هوتی هے ۔ (۲) شہرت ۔

In the limelight : نمایاں حالت میں ۔

Limelight : (v) کلسی روشنی سے روشن کرنا ۔

Limen : (n) (۱) حد شعور ؛ وہ حد جس کے نیچے ہیج کا احساس نہ هو ۔ (۲) حد حس ؛ اقل حس کم سے کم ہیجان اعصابی جو حس پیدا کرنے کے لئے ضروری هے ۔

Limer : (n) شکاری کتے کی ایک قسم ۔

Limer : (n) لاسا سے شکار پکڑنے والا ؛ چونا پھیرنے والا ؛ چونا پھیرنے کا برش ۔

Limerick : (n) ایک قسم کی بے تکی نظم (عموماً ہجویہ) پانچ مصرعوں کی ۔

Limestone : (n) سنگ کلس ؛ چونا پتھر ۔

Limey : (n) (۱) (عام) انگریز ملاح ۔ (۲) (عام) انگریز ۔

Limicoline : (n) لمبی ٹانگوں والی دریائی چڑیوں کی ایک جنس سے متعلق ؛ ساحل باش پرند ۔

Liminal : (a) اقل حس سے متعلق ؛ ابتدائی منزل سے متعلق ؛ اقل شعوری ۔

Liminary : (a) تمہیدی ؛ ابتدائی ؛ تعارفی ۔

Limit : (n) (۱) آخری سرا ؛ حد ؛ چھور ۔ (۲) حد ؛ انتہا ؛ حدود ۔ (۳) آخری تنکا ؛ بوجھ یا تکلیف کی انتہا کو پہنچ جانے کے بعد خفیف سا اضافہ ۔ (٤) (ریاضیات) انتہا ۔ (٥) معین وقت ؛ ایام زچگی ۔

Limit : (v) (۱) محدود کرنا ؛ قیود عائد کرنا ؛ پابند کرنا ۔ (۲) حد ہونا ؛ حد کا کام دینا ۔

Limitable : (a) محدود کئے جانے کے لائق ؛ قابل تحدید ۔

Limitableness : (n) قابل تحدید ہونا ۔

Limitanean : (a) (قدیم روما) سرحد پر تعینات ۔

Limitarian : (a & n) نجات بعض کا قائل ؛ جو اس عقیدہ کا حامی ہو کہ انسان کی ایک محدود جماعت ہی کی نجات ہو سکتی ہے ۔

Limitary : (a) (۱) مشروط ؛ پابند قیود ۔ (۲) حد یا قیود کے متعلق ؛ تحدیدی ۔

Limitary : (n) شکاری کتے کی ایک قسم ۔

Limitate : (a) (نباتیات) واضح حدود والا ۔

Limitation : (n) (۱) حد بندی ؛ پابندی ؛ محدود کرنا ؛ محدود ہونا ۔ (۲) محدود یا مشروط حالت ؛ مجبوری ؛ معذوری ؛ پابندی ۔ (۳) قید ؛ بندش ۔ (٤) مدت سماعت مقدمہ تمادی ؛ میعاد ۔

Limitative : (a) محدود کرنے والا ؛ پابندی عائد کرنے والا ؛ تحدیدی ۔

Limitative : (n) (منطق) تحدیدی قیاس ۔

Limitative judgement : (n) تحدیدی قیاس ۔

Limited : (a) (۱) محدود ۔ (۲) تھوڑا ؛ کم ؛ قلیل ؛ تنگ ۔ (۳) تنگ نظر ؛ نئے خیالات سے عاری ۔

Limited : (n) ڈاک گاڑی جو مسافروں کی محدود تعداد کو لے جائے ۔

Limited atonement : (n) محدود کفارہ ۔

Limited company : (n) محدود کمپنی ؛ شرکت محدودہ ؛ وہ کمپنی جو محدود مقدار قرض کی ذمہ دار ہو ۔

Limited liability : (n) محدود ذمہ داری ۔

Limited mail : (n) دیکھو Limited

Limited monarchy : (n) محدود شاہی ؛ مشروط شاہی ؛ آئینی شاہی ۔

Limitedly : (adv.) محدود طور پر ۔

Limitedness : (n) محدود ہونا ؛ قلت ؛ کمی ۔

Limiter / Limitor / Limitour : (n) محدود کرنے والا ؛ حد بندی کرنے والا ۔

Limiting : (a) (۱) محدود کرنے والا ؛ تحدیدی ۔ (۲) انتہائی ۔

Limitless : (a) بے حد ؛ بے انتہا ؛ بے پایاں ؛ لامتناہی ۔

Limitlessly : (adv.) بے حد ؛ بے انتہا طور پر ۔

Limitlessness : (n) بے پایاں ہونا ؛ بے انتہا ہونا ۔

Limitrophe : (a) سرحدی ؛ ہم سرحد ؛ ہم سوانا ؛ نزد سرحد ؛ مجاور ۔

Limivorous : (a) کیچ خور ؛ گل خور ۔

Limmer : (n) (۱) شہدا ؛ بدمعاش ؛ آوارہ گرد ۔ (۲) فاحشہ ؛ قحبہ ۔ (۳) شوخ چنچل لڑکی ۔

Limmer : (a) شریر ؛ بدمعاش ۔

Limn : (v) تصویر کھینچنا ؛ شبیہ یا مرقع بنانا ؛ بیان کرنا ؛ تصویر کھینچنا (واقع کی) ۔

To limn the water/-on water : نقش برآب بنانا ۔

Limner : (n) مصور ؛ بیان کرنے والا ؛ نقشہ کھینچنے والا ؛ نقاش ۔

Limnery : (n) نقاشی ؛ مصوری ۔

Limnic / Limnetic : (a) زلالی ؛ زلال باش ؛ تالاب باش ۔

Limnology : (n) عذیریات ؛ جھیلوں کا علم ؛ جھیلوں کے جانوروں وغیرہ کا مطالعہ ۔

Limonin / Limonine : (n) (کیمیا) تلخ مادہ جو نارنگی ، لیمو وغیرہ کے بیج میں پایا جاتا ہے ۔

Limonite : (n) دلدلی لوہا ؛ لموناٹ ۔

Limousine : (n) بند موٹرکار ۔

Limp : (n) لنگ ؛ لنگڑی چال ۔

Limp : (n) ایک آلہ جس سے کچی دھات کو نہارنے کے بعد بچے کھچے فضلوں کو باہر پھینکا جاتا ہے ۔

Limp : (a) (۱) لچیلا ؛ ڈھیلا ؛ نرم ۔ (۲) (جلد بندی) بے پٹھے کی ۔ (۳) (مجازاً) بے جان ؛ بے طاقت ۔

Limp : (v) (۱) لنگڑانا ؛ لنگ کرنا ؛ لنگڑا کر چلنا ۔ (۲) (اشعار میں) سکتہ ہونا ۔

Limper : (n) لنگڑا کر چلنے والا ۔

Limpet / Lampit : (n) (۱) گھونگے کی قسم کا ایک کیڑا جو چٹانوں سے چمٹا رہتا ہے ؛ چٹانی ناعمہ ۔ (۲) عہدے یا منصب کو کسی طرح نہ چھوڑنے والا شخص ؛ چمچیچڑ ۔ (۳) ایک قسم کا بم یا سرنگ جو جہاز کے ڈھانچے سے چمٹ جاتا ہے ۔

Limpet mine /-bomb : (n) ایک قسم کا بم یا سرنگ جو جہاز کے جسم سے چمٹ جاتی ہے اور جہاز کو نقصان پہنچاتی ہے ۔

Limpid : (a) واضح ؛ صاف ؛ شفاف ؛ نتھرا ہوا ؛ غیرمکدر ۔

Limpidity : (n) وضاحت ؛ صاف شفاف ہونا ۔

Limpidly : (adv.) صفائی کے ساتھ ؛ وضاحت کے ساتھ ؛ شفاف حالت میں ۔

Limpidness : (n) دیکھو Limpidity

Limping standard : (n) (معاشیات) معیار لنگ ۔

Limpkin : (n) ایک قسم کا پرند جو سارس سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Limply : (adv.) بے جان ہوکر ؛ بے طاقت ہوکر ۔

Limpness : (n) بے طاقتی ؛ بے جان ہونا ؛ ڈھیلاپن ؛ انحنا پذیری ۔

Limuloid : (a) شاہ سرطان نما ۔

Limulus : (n) شاہ سرطان نما ۔

Limy : (a) (۱) لاسا لگا ہوا ۔ (۲) چونے دار ۔ (۳) چونے کا سا ۔

Lin : (n) واحدالقرن ؛ گھوڑی جو چینی اسطوریات میں پائی جاتی ہے ۔

Lin-lan-lone : (n) تین گھنٹیوں کی آواز کی باز گشت ۔

Linable / Lineable : (a) مستقیم لکیروں میں ترتیب دیا ہوا ۔

Linage / Lineage : (n) (۱) مطبوعہ کتاب وغیرہ میں سطورکی تعداد ۔ (۲) سطور کے حساب سے طباعت کی اجرت ۔

(۳) سطور میں (نقشہ وغیرہ کا) مقام ۔

**Linarite : (n)** (معدنیات) جست اور تانبے کا سلفیٹ جو چمکیلے نیلے بلوروں میں پائے جاتے ہیں ۔

**Linch : (n)** (۱) ٹیلا ۔ (۲) دو جتے ہوئے کھیتوں کے درمیان سبزہ زار ؛ کیاری ۔ (۳) کھریا مٹی کی پہاڑیوں کا ڈھلوان حصہ ۔

**Linch : (v)** میخ محور سے باندھنا یا جڑنا ۔

**Linch-pin : (n)** میخ محور ؛ دھرے کی کیل (جس سے پہیا باہر نہ نکل سکے) ۔

**Linchet / Lynchet : (n)** دیکھو Linch

**Lincoln : (n)** بھیڑ کی ایک جنس جو لنکن شائر میں پیدا ہوتی ہے ۔

**Lincolngreen : (n)** شوخ رنگ کا سبز کپڑا جو (Lincoln) میں تیار ہوتا ہے ۔

**Lincture : (n)** لعوق ۔

**Linctus : (n)** دیکھو Lincture

**Lindabrides : (n)** (۱) "Mirror of knightood" کے ایک کردار کا نام ۔ (۲) معشوقہ ؛ محبوبہ ۔

**Linden : (n)** شجر لائم ؛ لینڈن ۔

**Linder : (n)** اونی زیر قمیض یا بنیان ۔

**Line : (n)** الف ۔ ڈور ؛ سُتلی ۔
(۱) (بحری) رسہ ؛ رسی ۔ (۲) ڈور ؛ سُتلی ۔ (۳) تار عنکبوت ۔ (٤) برقی تار ؛ تلغرافی تار ؛ راستہ جس سے برقی تار گزرے ؛ لائن ۔ (۵) مچھلی کے کانٹے کی ڈور ۔ (٦) (معمار کی) ساقول ۔ (۷) (جمع) نصیب ؛ مقسوم ؛ قسمت کا لکھا ۔ (۸) رہائشی؛ قطعۂ زمین ۔ (۹) بد قسمتی ؛ بد نصیبی ۔
ب ۔ لکیر ؛ خط ۔
(۱) لکیر ؛ خط ؛ سطر ۔ (۲) خط کشی ؛ مسطر کا کام ۔ (۳) (موسیقی) پانچ متوازی خطوط میں سے کوئی ایک ۔ (٤) (کھیل کے میدان کی) حد بندی کا خط یا نشان ۔ (۵) رنگ کی دھاری ؛ سیون ؛ چھوٹی نالی ؛ شکن ؛ جھری ؛ ریکھا ۔ (٦) (ریاضیات) خط ۔ (۷) خط استوا ۔ (۸) سیدھی لکیر ؛ خط مستقیم ۔ (۹) سمت (جس کی کسی چیز نے نشاندہی کی ہو) ۔ (۱۰) خاکہ ؛ گردہ ؛ خط و خال ۔ (۱۱) (جمع) خاکہ ؛ نقشہ ؛ (جہاز کا) نقشہ یا طریقۂ کاروائی ۔ (۱۲) انچ کا بارھواں حصہ ؛ سوت ۔ (۱۳) حد ؛ سرحد ۔ (۱٤) نشاندہی جس کی بنا دروں بینی یا تجربے پر ہو ۔
ج ۔ قطار ۔
(۱) قطار ؛ صف ؛ پرا ۔ (۲) (فوج) مورچوں یا دمدموں کا سلسلہ ؛ (فوجی پڑاؤ میں) خیموں یا جھونپڑوں کی قطار ۔ (۳) (فوج) آدمیوں کی دوہری قطار یا صف جو دوش بدوش کھڑی ہو ؛ کمپنیوں کی دوش بدوش صف بندی ؛ (بحری) جہازوں کی قطار ۔ (٤) لڑنے والی فوج ؛ پیادہ فوج ۔ (۵) کشتیوں یا گاڑیوں کی ڈاک ؛ لائن ۔ (٦) سطر ؛ رقعہ ؛ مختصر خط ؛ مختصر تحریر ۔ (۷) (جمع) نکاح نامہ ؛ سند نکاح ۔ (۸) (جمع) ایکٹر کے پارٹ کے الفاظ ۔ (۹) (جمع) سبق جو طلبہ سے بطور سزا کے لکھوایا یا یاد کرایا جائے ۔
د ۔ سلسلہ ۔
سلسلۂ نسب ؛ خاندان ؛ نسل ؛ گھرانا ؛ خانوادہ ۔
ہ ۔ سمت ۔
(۱) سمت ؛ رخ ؛ راستہ ؛ راہ ۔ (۲) (ریل) پٹری ؛ سڑک ؛ کوئی خاص لائن یا اس کی شاخ (جس کی لگام الگ ہو) ۔ (۳) (شکار) سواری کا راستہ ؛ شکار کی بو ۔ (٤) طریقۂ کاروائی ؛ طریق کار ؛ طرز عمل ؛ طرز خیال ۔ (۵) پیشہ ؛ شغل ؛ صیغہ ؛ دائرۂ عمل ؛ کاروبار ۔ (٦) (تجارت) مال کی کوئی خاص قسم ؛ اس کا ذخیرہ یا آرڈر (فرمائش) ۔

**All along the line :** (۱) ہر نقطے پر ۔ (۲) (مجازاً) ابتدا سے انتہا تک ؛ ہر لحاظ سے ۔

**As straight as a line / As right as a line or any line :** (۱) سیدھا سادہ ؛ کھرا ؛ صاف ۔(۲) فوراً ؛ اسی وقت ۔

**By line / By line and level / By rule and line :** بہت باضابطگی سے ؛ پوری صحت کے ساتھ ۔

Direct line : حقیقی نسبت ۔

Down the line : (۱) (بیچ) شہر کی طرف ۔ (۲) مکمل طور سے ؛ پورے طور پر ۔

Female line : نسبت مادری ۔

Hard lines : (۱) بدبختی ؛ بد قسمتی ؛ شومئی قسمت ؛ کم بختی ۔ (۲) مصیبت ؛ تکلیف ۔

Heir of line : قانونی وارث ؛ جائز وارث ۔

In line : (۱) صف میں ؛ قطار میں ۔ (۲) خط مستقیم میں ۔ (۳) متفق ؛ موافق ؛ مطابق ۔ (٤) قابو میں ۔

In line for : پانے یا حاصل کرنے کا مستحق ۔

In line with : متفق ؛ مطابق ؛ ہم آہنگ ۔

In one's line : صلاحیت یا مذاق کے موافق ۔

Male line : نسبت پدری ۔

Marriage lines : نکاح نامہ ؛ سند نکاح ۔

Mason and Dixon's line : پن سلوانیا کی جنوبی سرحد ۔

On the line : (۱) تصویروں کو (نمائش میں) اس طرح لٹکانا کہ ان کا مرکز آنکھ کی سطح پر ہو ۔ (۲) نظر کے سامنے اور خطرے میں ۔ (۳) فوراً ؛ بلا تاخیر ۔ (٤) عصمت فروشی کے پیشے میں ۔ (٥) بین بین جس کے متعلق فیصلہ دشوار ہو کہ اُدھر جائے گا یا اِدھر رہے گا ۔

On the lines of : مشابہ ؛ مماثل ؛ مثل ۔

Out of line : (۱) بے ترتیب ۔ (۲) غیر مستقیم ۔ (۳) غیر موزوں ۔ (٤) بے ادب ؛ بد تمیز ۔

Out of one's line : جس سے ذوق یا تعلق نہ ہو ۔

Ship of the line : جنگی جہاز ۔

The line : لڑنے والی فوج ۔

To bring into (a) line : (۱) قطار بندی کرنا ؛ صف بندی کرنا ۔ (۲) (مجازاً) متفق الرائے بنانا ؛ یک زبان بنانا ۔

To draw a (the) line : حد مقرر کرنا ؛ کسی خاص حد سے آگے نہ بڑھنا ۔

To form a line : اتحاد عمل کرنا ؛ متفق ہونا ۔

To get a line on : اطلاع حاصل کرنا ؛ خبر پانا ۔

To give on line enough : ڈھیل دینا ۔

To read between the lines : تقریر یا تحریر کے چھپے ہوئے معنی سمجھ لینا ؛ پنہاں مفہوم کو پا لینا ۔

To ride the line / To take, keep one's own line : (۱) اپنی قطار میں چلنا یا رہنا ۔ (۲) خود اپنی رائے پر چلنا ۔

To toe the line : اپنی سیاسی پارٹی کی پالیسی قبول کرنا ۔

Under the line : خط استوا پر ۔

Line : (v) (۱) استر لگانا ۔ (۲) بھرنا ۔ (۳) استر کا کام دینا ۔

Line : (v) (۱) لکیر کھینچنا ؛ خط کھینچنا ؛ سطر کھینچنا ۔ (۲) شکن ڈالنا ؛ جھری ڈالنا ۔ (۳) قلمزد کر دینا ۔ (٤) آراستہ کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ صف میں کھڑا کرنا ؛ صف بندی کرنا ۔ (٥) تھوڑے فاصلے پر (کسی چیز کے طول میں) کھڑا ہونا ؛ صف میں کھڑا ہونا ؛ صف بنانا ۔ (٦) شہد کی مکھیوں کا پیچھا کر کے چھتے تک پہنچنا ۔ (۷) شست سے مچھلی کا شکار کرنا ۔

Line : (v) (کتے کا کتیا سے) لگنا ؛ جفتی کرنا ۔

Line and plummet : (a) سخت باضابطہ ۔

Line-bail : (n) مچھلی کا چارا جو شست میں لگا کر پھینکتے ھیں ۔

Line-boat : (n) کشتی جو شست کے ذریعہ مچھلی کے شکار میں کام آتی ھے ۔

Line-breeding : (n) ایسے جانوروں سے نسل لینا جن میں قریبی رشتہ ھو ۔

Line-coordinate : (n) خط محدد ۔

Line-drawing : (n) قلم یا پنسل سے بنائے ھوئے نقش یا تصویر ۔

Line-engraving : (n) خطی کندہ کاری ۔

Line-firing : (n) (فوج) ایک صف میں کھڑے فوجیوں کا بیک وقت فائر کرنا ۔

Line-hunter : (n) صرف شکار کی بو پر شکار کرنے والا کتا ۔

Line-hunting : (n) صرف شکار کی بو پر شکار کرنا ۔

Line in : (v) (۱) گہری پنسل سے لکیریں کھینچنا (تصویر کی) ۔ (۲) تصویر کے خاکے میں (چیزوں کو) داخل کرنا یا بھرنا ۔

Line-integral : (n) (ریاضیات) خطی عدد صحیح ۔

Line-integration : (n) (ریاضیات) خطی عدد صحیح پانے کا عمل ۔

Line-man : (n) (۱) اڑنے والی فوج کا سپاہی ۔ (۲) ریلوے ؛ ٹیلیفون وغیرہ کی لائن کی دیکھ بھال کرنے والا ۔ (۳) (ٹینس فٹ بال وغیرہ) وہ شخص جو یہ فیصلہ کرے کہ آیا گیند نے حد کو چھوا ھے یا حد سے گزری ھے ؛ لائن مین ۔

Line of action : (n) (۱) طریقۂ کاروائی ۔ (۲) (قوت کا) خط عمل ۔

Line of apsides : (n) خط اوج ۔

Line of battle : (n) صف جنگ ۔

Line of beauty : (n) انگریزی حرف S کی شکل کا خط جو مصوری اور کندہ کاری میں آرائشی اور ترتیبی مقاصد کے لئے کھینچا جاتا ھے ؛ نشان اعشاریہ سے مشابہ خط ۔

Line of communication : (n) مواصلی لائن ۔

Line of defence : (n) (۱) مصنوعی دفاعی روک ۔ (۲) پیدل فوج کی ایک تنظیم ۔

Line of demarcation : (n) سرحد ؛ حد ؛ حدود ۔

Line off : (v) لکیروں سے حد بندی کرنا ۔

Line of fire : (n) گولی کی سمت ۔

Line of force : (n) خط قوت ۔

Line of fortune : (n) قسمت کی لکیر ۔

Line of induction : (n) خط امالہ ۔

Line of life : (n) خط زندگی ۔

Line of lines : (n) بہترین خاکہ ۔

Line of march : (n) (فوج) کوچ کا راستہ ۔

Line of nodes : (n) (علم النجوم) خط عُقدین ۔

Line of numbers : (n) اشعار کی سطر ۔

Line of operations : فوجی کاروائیوں کا طریقہ ۔

Line of shadows : (n) دوری یااونچائی ناپنے کا ایک آلہ ۔

Line of sight : (n) سمت نظر ؛ خط نظر ۔

Line out : (v) (۱) خاکہ کھینچنا ؛ پہلے سے قیاس کرنا ۔ (۲) ڈانٹنا ؛ سرزنش کرنا ۔ (۳) خاص سمت میں جلدی جلدی چلنا ۔ (۴) قطار میں درخت لگانا ۔

Line-out : (n) (رگبی فٹ بال) اگلے کھلاڑیوں (forward) کی آمنے سامنے کی ترتیب ۔

Line spectrum : (n) خطی طیف ۔

Line through : (v) قلم زد کرنا ۔

Line up : (v) (۱) صف بندی کرنا ۔ (۲) صحیح ڈھنگ سے لگانا یا بٹھانا ۔ (۳) جمع کرنا اور فراہم کرنا ۔ (٤) چھپائی میں اصلاح کرنا ۔

Line-up : (n) (۱) صف بندی ؛ قطار بندی ؛ صف میں کھڑا کرنا ۔

Line upon line : (adv.) سطر وار (تکرار) ۔

Lineage : (n) (۱) سلسلہ' نسب ؛ نسل ؛ خاندان ؛ گھرانا ؛ حسب نسب ۔ (۲) خاندانی پس منظر ۔ (۳) ایک ہی خاندان کے لوگ ۔

Lineal : (a) (۱) خطی ؛ خط کا ؛ خط کے متعلق ۔ (۲) صلبی (وارث ؛ اولاد) ؛ موروثی ۔ (۳) طویل ۔

Lineal number / -perspective : (n) خطی تناظر ۔

Lineality : (n) (۱) خطیت ؛ موروثیت ۔ (۲) تحریر کی خطی یکسانی ۔

Lineally : (adv.) براہ راست (سلسلہ' نسب میں) ۔

Lineament : (n) صورت شکل ؛ خط و خال ؛ چہرہ مہرہ ؛ سیما ؛ چھب ۔

Lineamentation : (n) صورت شکل بنانا ؛ خط و خال بنانا ۔

Linear : (a) (۱) خطوط کا ؛ سیدھے خط میں ؛ خط کا ۔ (۲) (ریاضیات) طولی ؛ خطی ؛ مستقیم ۔ (۳) (نباتیات) مخطط ۔ (٤) قطعی یك صوتی سے متعلق ۔ (٥) خط نما ۔ (٦) (طبیعیات) طولی ؛ خطی ۔

Linear accelarator : (n) مسرع برقیات ؛ مسرع روانات ۔

Linear equation : (n) سادہ مساوات ۔

Linear expansion : (n) طولی پھیلاؤ ۔

Linear function : (n) سادہ تفاعل ۔

Linear measure : (n) پیمانہ' طول ۔

Linear perspective : (n) دیکھو Lineal number

Linearity : (n) خطیت ۔

Linearly : (adv.) مستقیماً ؛ خطاً ؛ طولاً ۔

Lineate : (a) (نباتیات) مخطط ۔

Lineate : (v) مسطر بنانا ؛ لکیریں کھینچنا ۔

Lineated : (a) مسطر ؛ مخطط ۔

Lineation : (n) (۱) سطر کشی ؛ سطور سے نشان کرنا ۔ (۲) سطروں میں تقسیم (خصوصاً نظم کی) ۔ (۳) ترتیب خطوط ؛ جدول ۔

Lineman : (n) (۱) ریل ؛ ٹیلیفون وغیرہ کے تار کی دیکھ بھال کرنے والا ۔ (۲) (سروے) جریب بردار ۔

Linen : (a) کتان کا ؛ سنئی کا (کپڑا) ؛ کتانی ۔

Linen : (n) (۱) سنئی کا کپڑا ؛ کتان ۔ (۲) سوتی کپڑا ۔

To wash one's dirty linen at home : گھر کے جھگڑوں کو گھر ہی میں رکھنا ۔

Linen-armourer : (n) فوجی چست کوٹ وغیرہ بنانے والا ۔

Linen-decency : (n) (یك وقتی لفظ) ظاہری رسمی پابندی ۔

Linen-draper : (n) کتان وغیرہ کے کپڑے بیچنے والا ؛ بزاز ۔

Linen-fold /-pattern /-scroll : (n) (تعمیرات) دلاً کا کندہ کیا ہوا ، ٹھلائی کیا ہوا آرائشی کام جو دیکھنے میں تہ کیا ہوا کتان معلوم ہوتا ہے ۔

Linen-panel : (n) کتانی مرغولوں سے آراستہ دلاّ ۔

Linen-press : (n) کتان رکھنے کی الماری ۔

Linenette : (n) نقلی کتان ۔

Lineolate : (a) (نباتیات و حیوانیات) باریک خطوط دار ۔

Lineolated : (a) دیکھو Lineolate

Liner : (n) (۱) لکیر کھینچنے والا ؛ سطر ڈالنے والا ؛ خط کش ۔ (۲) استر ۔ (۳) وہ برتن یا استوانہ جو دوسرے میں رکھا جائے ۔ (٤) پچر ؛ خانہ ۔ (٥) سل جس سے باندھ کر سنگ مر مر کو چکنا کیا جاتا ہے ۔

Liner : (n) (۱) حدود معین کرنے والا ۔ (۲) گاڑی کے پہیوں پر لکیریں کھینچنے والا ۔ (۳) وہ مصنف جسے سطروں کے حساب سے معاوضہ دیا جاتا ہے ۔ (٤) لڑنے والی فوج کا سپاہی ۔ (٥) کسی خاص لائن کا جہاز ؛ مسافر دخانی جہاز ۔ (٦) جنگی جہاز ۔ (۷) (بیس بال) وہ گیند جو مارنے پر سیدھے اڑ کر جائے ۔ (۸) تصویر جو اس طرح لٹکائی گئی ہو کہ اس کا مرکز آنکھ کے سیدھ میں ہو ۔ (۹) تیل کے کنویں کا اندرونی غلاف ۔

Lines of growth : (n) (صدف) بیرون مرکزی دھاریاں ۔

Ling : (n) شمالی یورپ کی لمبی پتلی مچھلی جو کھائی جاتی ہے ؛ لنگ ماہی ۔

Ling : (n) (نباتیات) خلنج ؛ ایک قسم کی چھوٹی جھاڑی ۔

- ling : (suffix) (۱) لاحقہ جو اسم مرکب بنانے کے لئے اسم کے آخر میں بڑھایا جاتا ہے اور نسبت کے معنی ظاہر کرتا ہے جیسے hireling وغیرہ ۔ (۲) نیز اسم بنانے کے لئے صفت میں آخر میں استعمال ہوتا ہے جیسے grayling ۔ (۳) کسی متعلق فعل یا فعل پر بڑھایا جاتا ہے جیسے shaveling, underling ۔ (٤) پہلے تصغیر کے لئے استعمال ہوتا تھا جیسے codling وغیرہ ۔

-ling /-lin (s) : (suffix) لاحقہ جو متعلق فعل بنانے کے لئے استعمال ہوتا ہے یہ اسما کے آخر میں سمت یا حالت ظاہر کرنے کے لئے آتا ہے جیسے baecling, darkling ۔

Ling-bird : (n) چنڈول کی ایک جنس ۔

Lingel / Lingle : (n) موم لگا ہوا دھاگا جو موچی استعمال کرتے ہیں ۔

Lingel / Lingle : (n) تسمہ (چمڑے کا) ؛ جوتے کا تسمہ ۔

Linger : (v) (۱) جانے میں ڈھیل ڈالنا ؛ دیر لگانا ؛ درنگ کرنا ۔ (۲) ٹھہرنا ؛ رک جانا ۔ (۳) کسی جگہ ٹھہر کر دیر لگانا ؛ دیر تک ٹھہرنا ؛ (کسی بحث پر) دیر تک گفتگو کرنا ۔ (٤) لشتم پشتم زندگی گزارنا ؛ گھسیٹنا ۔ (٥) (بیماری کا) طول کھینچنا ؛ مزمن ہونا ۔ (٦) سستی کرنا ؛ تاخیر کرنا ۔ (۷) (ہر کام میں دیر لگا کر) وقت گنوانا ؛ ضائع کرنا ۔

Lingerer : (n) دیر کرنے والا ؛ دیر تک کسی حالت میں رہنے والا ۔

Lingerie : (n) (۱) کتان کے پارچوں کا ذخیرہ ۔ (۲) عورتوں کا لباس زیریں ۔

Lingeringly : (adv.) دیر کر کے ؛ ٹھہرتے ٹھہراتے ؛ ڈھیل کے ساتھ ؛ مزمن طور پر ۔

Lingism : (n) ورزش کے ذریعہ بعض امراض کے علاج کا ایک طریقہ ؛ علاج بالحرکت ۔

Lingo : (n) (حقارتاً) غیر ملکی زبان ؛ غیر زبان ؛ (کسی خاص مضمون یا طبقے کی) زبان یا محاورہ ؛ غیر مفہوم بولی ۔

Lingo / Lingoa : (n) ایک بڑا پھلی دار درخت یا اس کی لکڑی ۔

- lings: دیکھو Ling

Lingua : (n) (۱) زبان ؛ زبان نما عضو ؛ زبانہ ؛ زبانک ۔ (۲) خرطوم حشرہ ۔ (۳) لسان ؛ لغت ؛ بولی ؛

زبان ؛ بھاشا ۔

Lingua dental : (a) لفظ Lingua کی ترکیبی صورت ۔

Lingua Franca : (n) (۱) اطالوی ، فرانسیسی ، یونانی اور ہسپانوی زبانوں سے مرکب بولی جو Levant میں رائج تھی ؛ کوئی مخلوط زبان جو مختلف قوموں میں اظہار خیالات کا ذریعہ ہو ؛ بین الاقوامی زبان ۔

Lingual : (a) (۱) (تشریح) زبان یا نطق کے متعلق ؛ جیبھ کا ۔ (۲) بولی یا زبان سے متعلق ؛ لسانی ؛ زبانی ۔ (۳) (حیوانیات) زبانوی ۔

Lingual : (n) (۱) آواز جو زبان سے نکلے یا جس کا تلفظ زبان سے ہو ۔ (۲) (تشریح) عصب زبان ۔

Lingual artery : (n) شریان زبان ۔

Lingual nerve : (v) عصب زبان ۔

Lingual ribbon : (n) ایک قسم کا صدف ؛ سوہانیہ صدف ۔

Lingual teeth : (n) سوہانیہ صدف کے سخت دانت ۔

Linguality : (n) لسانیت ۔

Lingualize : (v) زبان کے مخرج سے آواز نکالنا ۔

Lingually : (adv.) زبانی طور پر ؛ زبان کی طرف ۔

Linguet : دیکھو Languet

Linguiform : (a) زبان نما ؛ زبان کی شکل کا ؛ زبانیہ ۔

Linguist : (n) غیر زبانوں کا عالم ؛ ماہرالسنہ ؛ ہفت زبان ۔

Linguistic / -al : (a) (۱) متعلق علم السنہ ؛ لسانیاتی ۔ (۲) لسانی بولی کے متعلق ؛ زبان کا ۔

Linguistically : (adv.) لسانیات کی رو سے ۔

Linguistics : (n) علم السنہ ؛ لسانیات ؛ زبانوں کا مطالعہ؛ علم اللسان ۔

Lingula : (n) (۱) زبانک ۔ (۲) دو صمامہ صدفوں کی ایک جنس ؛ بعض متحجر صدف ۔

Lingula flags : (n) شمالی ویلس میں پائی جانے والی پتھر کی سل ۔

Lingular : (a) زبانک سے متعلق ۔

Lingulate / Lingulated : (a) زبان نما ؛ زبان کی شکل کا ۔

Linguo - : (prefix) لفظ Lingua کی ترکیبی صورت ۔

Linguo dental : (a) جیبھ دنتی ؛ زبان دندانی ؛ (وہ آواز یا لفظ) جس کے مخرج زبان اور دانت ہوں ۔

Liniment : (n) طلا ؛ مالشی تیل ؛ مالش کی دوائی یا تیل ۔

Lining : (n) (۱) استر ۔ (۲) (جمع) تنگ مہری کا پاجامہ جو پتلون کے نیچے پہنا جاتا ہے ۔ (۳) مافیہ ۔ (٤) زیر جامہ ۔

Lining : (n) (۱) صف بندی ۔ (۲) حد بندی ۔

Link : (n) (۱) ساحل کے قریب ریتیلا قطعۂ زمین جس پر گھاس جمی ہو ۔ (۲) گولف کا میدان ۔

Link : (n) (۱) زنجیر کی کڑی ؛ حلقہ ؛ جریب کا سوواں (۱۰۰) حصہ ۔ (۲) آستین کے دہرے بٹن ۔ (۳) ربط ؛ رشتۂ اتحاد ؛ رابطہ ؛ لگاؤ ؛ واسطہ ۔ (٤) روابط ؛ کڑی ۔ (٥) (موزے وغیرہ کی بنائی میں) ٹانکا ۔ (٦) خالی جگہ کو بھرنے والی چیز ؛ کسی سلسلے کی ایک کڑی ۔ (۷) حلقہ نما یا کڑی نما کوئی چیز ۔ (۸) دلے کا حصہ ۔ (۹) ندی کا یا چشمے کا موڑ ۔ (۱۰) بال کی لٹ ۔ (۱۱) مشین کا ڈنڈا جو حرکت کو ایک حصے سے دوسرے میں منتقل کرتا ہے ۔ (۱۲) کپڑے کے حلقوں کو مِلانے والی مشین ۔ (۱۳) بال رقص کا ایک قدم ۔ (١٤) (بنسی بازی) بال سے بنی ڈوری کا ایک حلقہ ۔

Missing link : (۱) مفقود کڑی ۔ (۲) بین بندر و انسان ۔

Link : (n) — (۱) رال کی مشعل ۔ (۲) مشعلچی ؛ مشعل بردار ؛ مشعل والا ۔

Link : (a) — (۱) کڑی یا حلقے سے متعلق ؛ حلقے دار ۔ (۲) رابطہ ؛ خصوصاً لسانی رابطہ ۔

Link : (v) — (۱) ملانا ؛ منسلک کرنا ؛ جوڑنا ۔ (۲) ہاتھ میں دینا ؛ ہاتھ میں ہاتھ لے کر دبانا ۔ (۳) شامل ہونا ؛ منسلک ہو جانا ۔

Link : (v) — تیزی سے چلنا ۔

Link : (a) — غیردین دار ۔

Link-block : (n) — (چرخی کا) سہارا جو ربطی حرکت سے متحرک ہوتا ہے ۔

Link-boy : (n) — مشعلچی ؛ مشعل بردار ؛ مشعل والا ۔

Link-motion : (n) — (۱) ربطی حرکت ۔ (۲) والوی گیرہ (انجن کی حرکت کو پلٹنے کے لئے) ۔

Link-staff : (n) — اصلی خط پیمائش پر عمود کھینچنے کی چھڑی ۔

Link-structure : (n) — (ریاضیات) زنجیر ۔

Link-work : (n) — (۱) زنجیر ۔ (۲) ایک قسم کا گیرہ جس سے کڑی کے ذریعہ حرکت منتقل کی جاتی ہے ۔

Link-worming : (n) — زنجیر لپیٹ کر رسے کی حفاظت کرنا ۔

Linkage : (n) — (۱) زنجیرہ پن ؛ کڑیوں کی ترتیب ۔ (۲) (کیمیا) ربط ؛ رابطہ ؛ گرفت (جوہروں کی) ۔

Linked : (a) — (۱) (فوج) منسلک ۔ (۲) نشانی ربط والا (مورثہ) ۔

Linker : (n) — ملانے والا ؛ جوڑنے والا ؛ منسلک کرنے والا ۔

Linkman : (n) — مشعلچی ؛ مشعل بردار ۔

Linn : (n) — (۱) آبشار ؛ جھرنا ۔ (۲) تالاب جو جھرنے کے نیچے ہو ۔ (۳) پہاڑی کی کھڑی دیوار ؛ گہری گھاٹی ؛ نالا ؛ درہ تنگ ۔

Linn : (n) — شجر لائم ؛ لینڈن ۔

Linnaea : (n) — ایک صدا بہار پھولدار درخت ۔

Linnaean / Linnean : (a) — Linnaeus کا یا اس سے متعلق یا اس کا ایجاد کردہ ۔

Linnaean / Linnean : (n) — Linnaeus یا اس کے نام کا پیڑ ۔

Linnaeite : (n) — کوبالٹ کا سلفائڈ جس میں کچھ نکل اور تانبہ بھی ہوتا ہے ۔

Linnet : (n) — (۱) ایک چھوٹا خوش الحان بھورے رنگ کا پرند ؛ زقیقیہ ؛ سہرہ ۔ (۲) تکسیر شدہ خام جست ۔

Green linnet : — سبز قبا ؛ سبز سہرہ ۔

Pine linnet — شمالی امریکا کا سہرہ ۔

Lino : (n) — Linotype ، Linoleum کا مخفف ۔

Linocut : (n) — موم جامہ پر بنا ہوا ابھرواں خاکہ اور اس کا نقش ۔

Linoleate : (n) — السی کے تیل میں پائے جانے والے ترشے کا نمک ۔

Linoleic acid : (n) — السی وغیرہ کے تیل میں پایا جانے والا ترشہ ۔

Linoleum : (n) — فرشی موم جامہ ؛ مومی کرمچ ۔

Linotype : (n) — سطر ٹائپ ؛ لینو ٹائپ ؛ ایک مشین جس میں پوری پوری سطریں چھاپنے کے لئے جمائی جاتی ہیں ۔

Linsang : (n) — بورینو اور جاوا کا مشک بلاؤ ۔

Linseed / Lintseed : (n) — السی ؛ سنی کا بیج ؛ تخم کتان ۔

Linseed-cake : (n) — السی کی کھلی ۔

Linseed-meal : (n) پسی ہوئی السی ۔

Linseed oil : (n) السی کا تیل ۔

Linseed-poultice : (n) السی کی پلٹس ۔

Linseed-tea : (n) السی کا خیساندہ ۔

Linsey : (n) (۱) سوت کے تانے اور اون کے بانے کا موٹا کپڑا ۔ (۲) لغویات ؛ مہمل بات ؛ خیال یا کام ۔

Linsey-woolsey : (n) دیکھو Linsey

Linsey-woolsey : (a) (۱) کتانی اونی ۔ (۲) آدھا تیتر آدھا بٹیر ۔

Linstock : (n) توپ کا فتیلہ جو قدیم زمانے میں استعمال ہوتا تھا ۔

Lint : (n) (۱) سن کا درخت ۔ (۲) سن ؛ سنئی ۔ (۳) کتانہ ؛ پھائے ؛ لنٹ ۔ (٤) مچھلی پکڑنے کے جال کی جالی ۔

Lint-doctor : (n) (چھینٹ چھپائی) ایک تیز رول جو چھپائی کے دوران نکلے ہوئے دھاگوں کو الگ کرتا ہے ۔

Lint-scraper : (n) (۱) پھائے نکالنے والا ۔ (۲) (عام) نوآموز سرجن ۔

Lint-white : (a) سن کی طرح سفید ؛ زردی مائل ۔

Lintel : (n) سردل ؛ داسہ ؛ لنٹل ؛ (دروازہ یا کھڑکی کے) اوپر کی چوکھٹ ۔

Lintelled : (a) سردل دار ۔

Linter : (n) بنولہ سے روئی نکالنے کے بعد بچی کھچی روئی نکالنے کی مشین ۔

Lintie / Linty : (n) دیکھو Linnet

Lintseed : (n) دیکھو Linseed

Lintstock : (n) دیکھو Linstock

Lintwhite : (n) دیکھو Linnet

Linum : (n) جنس کتان ؛ جنس السی ۔

Linus : (n) قدیم یونان کا نوحہ ؛ ماتم ۔

Liny / Lincy : (a) (۱) لکیروں دار ؛ سطر شدہ ۔ (۲) جھریوں دار ؛ شکن آلود ۔ (۳) (مصوری وغیرہ) حد سے زیادہ خطوط سے کام لینے والا ؛ خطوط کی بھر مار کرنے والا ۔

Lion: (n) (۱) شیر ببر ؛ اسد ؛ سنگھ ۔(۲) بہادر ؛ شجاع ؛ شیر مرد ؛ سورما ۔ (۳) (جمع) (شہر کی) قابل دید چیزیں ؛ عجائبات ۔ (٤) مشہور مصنف یا کوئی اور مشہور آدمی جو رونق محفل سمجھا جائے ۔ (۵) برطانیہ کا قومی نشان ؛ برطانوی قوم بحیثیت فرد واحد ۔ (٦) برج اسد ؛ سنگھ راس ۔ (۷) (آکسفورڈ کا عامیانہ) کالج کا سیر کرنے والا ۔

A lion in the way/- path : رکاوٹ ؛ خطرہ (خصوصاً موہوم خطرہ) ؛ ہوّا ۔

British Lion : برطانیہ کاقومی نشان ؛ (مجازاً) برطانوی قوم ۔

Scottish lion : اسکاتستان کا قومی نشان ؛ اسکاتستانی قوم ۔

The lion of the North : Gustavus Adolphus دیکھو

The lion's mouth : موت کے منہ (میں) ؛ جوکھم کا مقام ؛ سخت خطرے کا محل ۔

The lion's provider : (۱) گیدڑ ؛ سیار ۔ (۲) (مجازاً) (کسی کا) کرگا ۔

The lion's share : سب سے بڑا یا پسندیدہ حصہ ۔

The lion's skin : شیر قالین ؛ مصنوعی بہادری ؛ دکھاوے کی ہمت ۔

They twist the lion's tail : (دوسرے ملکوں کے اخبار

نویسوں یا مقرروں کا) انگلستان کے منہ آنا یا اس کی توہین کرنا ۔

Lion : (n) اسکاتستان کا نقیب اعلیٰ ۔

Lion-ant : (n) مور شیر ۔

Lion-dog : (n) کتے کی ایک جنس جس کے لمبے ایال ہوتے ہیں ۔

Lion-dragon : (n) ایک نقابتی جانور جس کا اگلا دھڑ شیر ببر کا اور پچھلا دھڑ مار پر دار کا ہوتا ہے ۔

Lion-heart : (n) بہادر شخص ؛ شیر دل انسان ۔

Lion-hearted : (a) شیردل ؛ بہادر ۔

Lion-hood : (n) محفل رونق ۔

Lion-hunter : (n) (۱) شیر کا شکاری ۔ (۲) وہ شخص جو اظہار شان کے لئے مشاہیر کو اپنی دعوتوں میں بلاتا ہے ۔

Lion-hunting : (n) (۱) شیر کا شکار ۔ (۲) اظہار شان کے لئے مشاہیر کو دعوتیں دینا ۔

Lion-like : (a) شیرانہ ۔

Lion-like : (adv.) شیر کی طرح ۔

Lion-lizard : (n) امریکی گرگٹ ۔

Lion-monkey : (n) ایک قسم کا بندر جو امریکا میں پایا جاتا ہے ۔

Lion-tailed : (a) گچھے دار دم والا ۔

Lion-tamer : (n) شیر کو سدھانے والا ۔

Lionced / Leonced : (a) (نقابت) شیر ببر کے سروں سے آراستہ ۔

Lioncel : (n) (نقابت) چھوٹا اور کم عمر شیر ببر ۔

Lionceau : (n) دیکھو Lioncel

Lionel : (n) دیکھو Lioncel

Lionesque : (a) دیکھو Lion-like

Lioness : (n) (۱) شیرنی ؛ مادہ شیر ۔ (۲) (عام) آکسفورڈ کی سیر کرنے والی خاتون ۔

Lionet : (n) بچہ شیر ؛ چھوٹا شیر ۔

Lionism : (n) بڑے آدمیوں کو دعوت دینے کی عادت ؛ مشاہیر پرستی ۔

Lionize : (v) (۱) (کسی شہر کی) عجائبات دیکھنا یا دکھانا ۔ (۲) (سیاحوں کو) شہر کی عجائبات دکھانا ۔ (۳) دلچسپ اور قابل دید منظر دیکھنا ۔ (٤) (کسی شخص سے) اس طرح پیش آنا کہ گویا وہ بڑا آدمی ہے ؛ مشاہیر پرست ہونا ؛ اظہار شان کے لئے بڑے آدمیوں کو دعوت دینا ۔

Lionne : (n) بڑی فیشن والی عورت ۔

Lionship : (n) رونق محفل سمجھا جانا ۔

Lip : (n) (۱) ہونٹ ؛ لب ۔ (۲) (عام) گستاخانہ گفتگو ؛ بیباکی ؛ بے ادبی ۔ (۳) کنارہ ؛ لب (برین ، غار، زخم وغیرہ کا) ۔ (٤) (حیوانیات) لب بالا ؛ لب زیریں ۔ (٥) (تشریح) لب فرج ۔ (٦) (نباتیات) لبہ ۔ (۷) (صراحی وغیرہ کی) ٹونٹی ۔ (۸) پانی کا ساحل سے ٹکرانا ۔ (۹) برما کا مرغولہ دار سرا ۔

Immersed /-steeped to the lips : ہونٹوں تک ڈوبا ہوا ۔

Of one lip : یک زبان ۔

To bite one's lips : ہونٹ چبانا (غصے یا جھنجھلاہٹ میں) ۔

To carry/- keep a stiff upper lip : (۱) دل برداشتہ نہ ہونا ؛ ہمت نہ ہارنا ۔ (۲) ضد کرنا ۔

To curl one's lip : ناک بھوں سیکوڑنا یا

چڑھانا (نفرت سے) ۔

To escape (a person's) lips : (بات) منہ سے نکل جانا ۔

To hang on (a person's) lips : ایک ایک لفظ کو عقیدت سے سننا ۔

To lick / -smack one's lips : ہونٹ چاٹنا ۔

Lip : (v) (۱) ہونٹوں سے مس کرنا ؛ ہونٹ لگانا ۔ (۲) (پانی کا کنارے کو) چھونا ۔ (۳) کھُس پھُس کرنا ؛ آہستہ کہنا ؛ منہ میں بولنا ۔ (٤) (عام) گانا ۔ (٥) کنارہ ہونا ؛ لب ہونا ۔ (٦) (گولف) سوراخ کے کنارے تك گیند پہنچانا ۔ (۷) افق یا پہاڑی کی چوٹی سے اوپر اٹھنا ۔ (۸) کنارے میں دندانے ڈالنا ۔ (۹) درزیں بھرنا ۔ (۱۰) نسوار کھانا ۔

Lip-labour : (n) (۱) بے کار گفتگو ۔ (۲) رٹی ہوئی بات دہرانا (دعا وغیرہ) ۔

Lip-language : (n) لبوں کی بے صدا حرکت سے بولنا ؛ شفوی زبان ۔

Lip-pipe : (n) فلو باجہ ۔

Lip-reading : (n) شفوی زبان سمجھنا ۔

Lip-service : (n) زبانی ہمدردی ۔

Lip-speaking : (n) شفوی زبان ۔

Lip-stick : (n) لاکھا ؛ ہونٹوں پر جمانے کا روغن ؛ سرخی ؛ ہونٹوں پر لگانے کی سرخی ۔

Lip-stick : (v) لاکھا لگانا ۔

Lip-synchronization : (n) (۱) (فلم میں) تصویر کشی اور صوت بندی ساتھ ساتھ کرنا تاکہ دونوں ہم وقت ہو سکیں ۔

Lip-tooth : (n) گھونگے کے لب پر کا دانت ۔

Lip-vein : (n) شفوی ورید ۔

Lip-work : (n) دیکھو Lip-labour

Lip-worship : (n) ظاہری عزت و عظمت ۔

Lipaemia : (n) خون میں شحمی مادے کی زیادتی ۔

Liparite : (n) دیکھو Fluorite

Lipic acid : (n) ایک قلم پذیر ترشہ جو شحمی تیزاب پر شورے کے تیزاب کے عمل سے بنتا ہے ۔

Liplet : (n) چھوٹا ہونٹ ؛ (حشریات) ہونٹ نما عضو ۔

Lipo-/Lip- : (prefix) سابقہ بمعنی "شحم" "شحمی"۔

Lipogram : (n) حذفی تحریر ۔

Lipogrammatic : (a) حذفی تحریر سے متعلق ۔

Lipogrammatist : (n) حذفی تحریر لکھنے والا ۔

Lipography : (n) حذفی تحریر ۔

Lipohaemia : (n) دیکھو Lipaemia

Lipoma : (n) شحمی سلعہ ۔

Lipomatosis : (n) نسیج میں چربی کی زیادتی ؛ فربہی ۔

Lipomatoid / Lipomatous : (a) شحمی سلعہ سے مشابہ یا اس کی طرح ۔

Lipothymial : (a & n) غش سے متعلق ؛ بے ہوش ۔

Lipothymic : (a) دیکھو Lipothymial

Lipothymy / Lipothymia : (n) غش ؛ بے ہوشی ۔

Lipped : (a) (۱) ہونٹوں والا ؛ لب دار ۔ (۲) (نباتیات) شگافتہ ؛ دوبرگہ ؛ لبہ دار ۔

Lippen : (v) (۱) بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا ؛ اعتبار کرنا ۔ (۲) سپرد کرنا ؛ امانت میں دینا ۔ (۳) امید رکھنا ۔

Lipper : (v) (۱) ہلکورے اٹھنا ۔ (۲) (کشتی کا) بالائی کنارے تک ڈوب جانا ۔

Lipper : (n) (۱) ہلکا تموج ۔ (۲) ترشح امواج ؛ لہروں کی پھوار ۔

Lipper : (n) شیشے کے برتنوں میں کنارہ بنانے والا ۔

Lipper : (n) زیر پوست چربی جو وھیل پکڑنے والی کشتی کے عرشے پر لگاتے ہیں ۔

Lipper : (v) وھیل پکڑنے والی کشتی کے عرشے پر چربی لگانا ۔

Lipsalve : (n) (۱) ہونٹوں کے زخم کا مرہم ؛ ضمادلب ۔ (۲) (مجازاً) خوشامد ؛ چاپلوسی ۔

Liquate : (v) دھات کو پگھلانا ؛ گلانا ۔

Liquation : (n) پگھلانا ؛ گلاوٹ ؛ ذوب ؛ گداز ۔

Liquefacient : (a) رقیق کرنے والا ؛ پگھلانے والا ۔

Liquefacient : (n) مائع شوندہ ؛ پگھلانے والا ۔

Liquefaction : (n) ترقیق ؛ پگھلانا ؛ پگھلنا ؛ اماعت ۔

Liquefactive : (a) پگھلانے والا ؛ پگھلانے کا ۔

Liquefiable : (a) گداز پذیر ؛ جو پگھل سکے ؛ ذوب پذیر ۔

Liquefier : (n) پگھلانے والا ؛ گدازندہ ؛ رقیق کرنے والا ؛ آلۂ اماع ۔

Liquefy : (v) پانی کردینا ؛ رقیق کردینا ؛ پگھلانا ؛ رقیق ہوجانا ؛ پگھلنا ؛ مائع بنانا ۔

Liquescent : (a) پگھلتا ہوا ؛ رقیق پذیر ؛ رقیق ہوجانے والا ؛ میعی ؛ ذوبی ۔

Liqueur : (n) (۱) میٹھی تیز خوشبودار شراب ۔ (۲) شکر دار الکوحل کا شیرہ جو شرابوں میں پڑتا ہے ؛ خمر شیریں ؛ لیکور ۔

Liqueur : (v) خمُر شیر میں ملانا ۔

Liqueur-brandy : (n) ایک خاص قسم کی برانڈی ۔

Liqueur-glass : (n) شراب پینے کا چھوٹا گلاس ۔

Liqueur-wine : (n) ایک تیز اور خوشبودار شراب جو لیکور کے مانند ہوتی ہے ۔

Liquid : (a) (۱) رقیق ؛ سیال ؛ پتلا ؛ مائع ۔ (۲) پانی سا ؛ پانی کا ۔ (۳) پانی کی طرح چمکیلا ؛ شفاف ؛ شراب کی طرح چمکدار ۔ (٤) (تلفظ) رواں ؛ صاف ؛ نرم ؛ ملائم ؛ غیر حلقی ؛ حروف علت کا سا ۔ (٥) غیر معین ؛ غیر مستقل ؛ متلون ؛ متغیر ۔ (٦) (تمسک یا جائداد) جو آسانی سے نقد میں تبدیل ہو سکے ۔ (۷) اشک آلود ۔ (۸) بے اختلاف ؛ بے نزاع (معاہدہ ، کھانا وغیرہ) ۔

Liquid : (n) (۱) رقیق شے ۔ (۲) انگریزی حرف R یا L اور کبھی N اور M ۔

Liquid air : (n) مائع ہوا ؛ ہوا جو انتہائی سردی میں سیال ہو گئی ہو ؛ سیال ہوا ۔

Liquid fire : (n) آتش سیال (جو جنگ میں ایک آلے سے برسائی جاتی ہے ) ۔

Liquidambar / Liquidaber : (n) (۱) مائع عنبر ۔ (۲) درختوں کی ایک جنس ۔

Liquidate : (a) (قانون) تحقیق شدہ (قیمت) ۔

Liquidate : (v) (۱) ادا کرنا ؛ چکانا ؛ بے باق کرنا ؛ نبٹانا ؛ چکتا کرنا ۔ (۲) (تجارتی کمپنی) بند کرنا ؛ اس کا تصفیہ حساب کرنا ۔ (۳) کمپنی بند ہو جانا ؛ تصفیہ حساب ہوجانا ۔ (٤) ختم کر دینا ؛ مار ڈالنا ۔

Liquidation : (n) (۱) تصفیہ حساب ؛ چکوتا ؛ طے ۔ (۲) (کمپنی کا) بند ہوجانا ؛ دیوالیہ ۔ (۳) (امریکی عامیانہ)

مشروبی دعوت -

Liquidator : (n) طے کار ؛ کاروبار بند کرنے کے لئے تصفیہ حساب کرنے والا -

Liquidity : (n) سیلان ؛ رقت ؛ پتلاپن ؛ نرمی ؛ ملائمیت ؛ تغیر پذیری ؛ میعان -

Liquidize : (v) رقیق کردینا ؛ رقیق بنادینا ؛ پتلا کردینا -

Liquidless : (a) بے رقیق شے کے -

Liquidly : (adv.) رقت کے ساتھ ؛ نرمی سے -

Liquidness : (n) دیکھو Liquidity

Liquidus : (n) خط مائعی ؛ مائعی حالت -

Liquor : (n) (۱) عرق - (۲) سیال یا رقیق چیز جو بطور دوا کے ڈالی یا لگائی جائے - (۳) پانی جو بیئر شراب بنانے کے لئے استعمال ہو - (٤) شراب - (٥) کسی کھانے کی چیز کا جوشاندہ ، یخنی وغیرہ - (٦) (دوا سازی) کسی دوا کا محلول - (۷) خیساندہ (چائے کا) -

Disguised with liquor : نشے میں چور -

Malt liquor : ایل ؛ بیئر ، پورٹر وغیرہ شراب -

Spirituous liquor : مختلف قسم کی روح شراب -

To be (the) worse for liquor : نشے میں ؛ پئے ہوئے -

Vinous liquor : انگور کی شراب -

Liquor : (v) (۱) (چمڑے پر) روغن لگانا ؛ چربی لگانا - (۲) روغن لگا کر چکنا کرنا - (۳) (مالٹ وغیرہ کو) پانی میں بھگونا - (٤) (عام) شراب پینا ؛ شراب کا جام چڑھانا - (٥) شراب مہیا کرنا -

Liquor ammoniae : (n) نوشادر کا تیز محلول -

Liquor amnii : (n) ماءالنفس ؛ عرس ؛ ابل -

Liquor of flints : (n) تحلیل پذیر شیشہ -

Liquor of libavius : (n) ٹن کا بانی کلورائڈ -

Liquor potassae : (n) پوٹاش کے ہائڈریٹ کا محلول -

Liquor-pump : (n) پیپوں کو خالی کرنے کا دستی پمپ -

Liquor silicum : (n) دیکھو Liquor of flints

Liquor-thief : (n) پیپے کے سوراخ میں لگی نلکی جس سے شراب کا نمونہ نکالتے ہیں -

Liquored up : (a) مخمور ؛ پئے ہوئے -

Liquorice / Licorice : (n) (۱) ملیٹھی ؛ اصل السوس ؛ سوس - (۲) اس پودے سے بنائی ہوئی دوا ؛ رب السوس -

Liquorice-vetch : (n) ملیٹھی کی ایک جنس -

Liquorice-weed : (n) ایک درخت -

Liquorish : (a) شرابی ؛ نشے کا شائق ؛ شرابیوں کا سا -

Liquorishly : (adv.) شرابیوں کی طرح -

Liquorishness : (n) شرابی پن ؛ شراب کی طلب -

Liquorist : (n) خمیر شیریں بنانے والا -

Liquory : (a) دیکھو Liquorish

Lira : (n) لیرا ؛ اٹلی کا نقرئی سکہ جو پہلی جنگ سے پہلے دس پینس کے برابر ہوتا تھا -

Lirella : (n) (نباتیات) پتلا بدر کاسہ جو بعض کائیوں میں پایا جاتا ہے -

Lirelliform : (a) پتلے بدر کاسہ کی شکل کا -

Liriodendron : (n) (نباتیات) جنس لالہ ؛ جنس نافرماں ۔

Lis : (n) دیکھو Fleur-de-lis

Lisban : (n) (۱) سفید رنگ کی شراب ۔ (۲) لیمو کی ایک قسم ۔ (۳) صاف کی ہوئی چینی ۔ (٤) پرتگال کی دارالسلطنت ۔

Lish : (a) چست و چالاک ؛ پھرتیلا ۔

Lisi : (n) ایک قسم کی کشتی ۔

Lisk : (n) جانگھ ؛ چڈا ۔

Lisle / Lisle-thread : (n) فرانس کے ایک قصبے کا نام ؛ باریک مضبوط بٹا ہوا ڈورا جو پہلے مقام لیل میں بنتا تھا ۔

Lisp : (n) (۱) تتلاہٹ ۔ (۲) موجوں کی حرکت ؛ دریا کا تموج ؛ لہرانا ؛ پتوں کی سرسراہٹ ۔

Lisp : (v) (۱) تتلانا ۔ (۲) تتلا کر بولنا یا کہنا ۔

Lisper : (n) تتلا کر بولنے والا ۔

Lispingly : (adv.) تتلا کر ۔

Lispound : (n) وزن کا ایک پیمانہ جو ۱۲ سے ۳۰ پونڈ کے برابر ہوتا ہے ۔

Lissencephalous : (a) صاف دماغ ۔

Lissom / Lissome : (a) لچک دار ؛ نرم ؛ لوچدار ؛ پھرتیلا ؛ چست ؛ تیز ۔

Lissomness : (n) لچک ؛ لوچ ؛ نرمی ؛ پھرتی ؛ تیزی ۔

Lissotrichous : (a) صاف مو ؛ نرم مو ۔

List : (n) (۱) تھان کا کنارہ ؛ کور ۔ (۲) ایسی کپڑے کی دھجیاں ؛ دھجیاں ۔ (۳) سر کے بال یا داڑھی کا ایک حصہ ۔ (٤) رنگ چوڑی دھاری ۔ (۵) (تعمیرات) ستون کے نیچے چوکور یا مدور ڈھلائی ۔ (٦) جنگلے کا اوپری حصہ ۔ (۷) ٹین کا تار جو ٹین چادر کے کنارے کے نیچے چھوڑ دیا جاتا ہے ۔ (۹) مقابلے کا میدان ؛ اکھاڑا ؛ نیزہ بازی کے میدان کا کٹہرا ۔

To enter (the) lists : بحث میں کسی کے مقابلے پر آنا؛ آستین چڑھانا ۔

List : (n) (۱) بھوک ؛ خواہش ؛ آرزو ؛ میلان ۔ (۲) خواہش ؛ پسند ۔

At one's list : خواہش پر ؛ پسند کے مطابق ۔

List : (n) (۱) (جہاز کا) ایک طرف جھک جانا ؛ اُلار ۔ (۲) جھکاؤ (عمارت وغیرہ کا) ۔

List : (n) (۱) فہرست ؛ فرد ۔ (۲) خصی گھوڑے کی فہرست (جو زیر تربیت ہو) ۔

Active list : بحری یا بری فوج کے ان افسروں کی فہرست جو ضروریات کے وقت میدان جنگ میں بھیجے جا سکتے ہیں ۔

Army list : دیکھو Civil-list

Free list : (۱) (تھیٹر وغیرہ میں) ان لوگوں کی فہرست جنہیں ٹکٹ معاف ہو ۔ (۲) ان چیزوں کی فہرست جن پر چنگی معاف ہو ۔

To put on the list : خصی کرنا ؛ آختہ کرنا ۔

List : (v) (۱) پسند ہونا ؛ جی چاہنا ۔ (۲) چاہنا ؛ خواہش کرنا ؛ پسند کرنا ۔

List : (v) غور سے سننا ؛ کان دھرنا ۔

List : (v) (نجاری) تختے کا کچا کنارا کاٹنا ؛ کندا بنانا ۔

List : (v) (۱) فہرست میں درج کرنا ۔ (۲) (فوج میں) بھرتی کرنا ۔ (۳) ہونے کا اعلان کرنا ؛ دینا ۔

To list (oneself) a soldier or for a soldier : فوج میں بھرتی ہونا یا کرنا ۔

List : (v) (جہاز کا) ایک طرف جھکنا۔

Listable : (a) قابل محصول ؛ محصول پذیر۔

Listed : (a) (۱) دھاری دار ؛ پٹی دار۔ (۲) دو پھالاہل سے بویا ہوا۔ (۳) (کنارے سے پٹی نکال کر) چوڑائی کم کیا ہوا۔

Listed : (a) فہرست میں مندرج۔

Listed building : (n) وہ عمارت جسے تاریخی اور تعمیری اہمیت والی عمارتوں کی فہرست میں شامل کر کے منہدم ہونے یا کوئی تبدیلی کرنے سے محفوظ رکھا جائے۔

Listee : (n) فہرست میں شامل کیا جانے والا۔

Listel : (n) سب سے چھوٹا رخچہ ؛ ستون کے نیچے کی سب سے چھوٹی چوکور ڈھلائی۔

Listen : (n) غور سے سننا ؛ توجہ سے سننا۔

Listen : (v) (۱) غور سے سننا ؛ توجہ سے سننا۔ (۲) کان دھرنا۔ (۳) (عام) معلوم ہونا۔ (٤) سننے کے لئے تیار رہنا یا ہوشیار رہنا۔

Listen for : (v) آواز سننا یا اس کا منتظر رہنا۔

Listen in : (v) سننا (ریڈیو وغیرہ) ؛ بات سننا ؛ کن سوئیاں لینا۔

Listen to (unto) : (v) کان دھرنا ؛ قبول کرنا ؛ ماننا۔

Listener : (n) سننے والا ؛ دھیان دینے والا۔

Listening : (n) سننا ؛ دھیان سے سننا۔

Listening gallery : (n) (قلع بندی) گیلری جو پشتہ کے نیچے اور اس سے آگے محاصرہ کرنے والوں کی طرف جاتی تھی تاکہ محاصرہ کئے ہوئے لوگ ان کو سن سکیں اور ان کے فاصلہ کا پتا لگا سکیں۔

Lister : (n) (۱) فہرست بنانے والا ؛ فہرست میں اندراج کرنے والا۔ (۲) قابل محصول جائداد کی فہرست بنانے والا۔

Lister : (n) دو پھالاہل۔

Lister : (n) دیکھو Leister

Listerian : (a) لارڈلسٹر (Lord Lister) کی ایجاد کردہ عفونت ربا جراحی سے متعلق ؛ لسٹری۔

Listerine : (n) لسٹرین ؛ ایک قاتل جراثیم یا دافع زہر دوا۔

Listerism : (n) عفونت ربا جراحی کا طریقہ جو لسٹر نے شروع کیا تھا۔

Listerize : (v) Lord lister کے طریقہ' جراحی سے علاج کرنا۔

Listful : (a) متوجہ۔

Listing : (n) (۱) کور کا کپڑا ؛ کنارہ۔ (۲) (بحری) پتلی پٹی جو تختے کے کنارے سے نکالی جاتی ہے تختے کی جانچ کے لئے دوسری پٹی چڑھانے کے لئے۔

Listing-pot/List-pot : (n) لوہے کا ڈھالا ہوا ناند جس میں تھوڑا پگھلا ہوا ٹن رکھ کر ٹینی چادروں کو ڈبا کر ان کے نچلے حصے میں بچے کھچے تاروں کو صاف کرتے ہیں۔

Listless : (a) اونگھتا ہوا ؛ بے پروا ؛ مجہول ؛ مٹھا۔

Listlessly : (adv.) مٹھاپن سے ؛ بے پروائی سے۔

Listlessness : (n) مٹھاپن ؛ بے پروائی ؛ مجہول۔

Lit : (a) (۱) روشن ؛ منور۔ (۲) مخمور ؛ مدھوش۔

Lit clos : (n) ایک قسم کی فرانسیسی مسہری۔

Litany : (n) (۱) عیسائیوں کی دعائیں جو سنگت میں پڑھی جاتی ہیں ؛ دعا با جماعت ؛ دعائے مغفرت۔ (۲) باضابطہ دعا۔

The litany : کلیسائے انگلستان کی با ضابطہ دعا ۔

Litany desk : (n) میز جس پر دو زانو ہو کر دعا پڑھتے ہیں ۔

-lite : (suffix) لاحقہ جو معدنیات کے ناموں کے آخر میں آتا ہے ۔

Liter : (n) لٹر ؛ ظروف کی سمائی کا پیمانہ ۔

Literacy : (n) خواندگی ؛ خواندہ ہونا ؛ نوشت و خواند کی قابلیت ؛ حرف شناسی ۔

Literacy certificate : (n) تصدیق نامہ٫ خواندگی ۔

Literae humaniores : (n) (۱) ادب و فلسفہ وغیرہ ؛ ادبیات ۔ (۲) آکسفورڈ میں ادبیات روما و یونان قدیم کا امتحان یا نصاب ۔

Literal : (a) (۱) (حروف) ہجا کا ؛ حروف تہجی کے متعلق ۔ (۲) لغوی ؛ حرف بہ حرف ۔ (۳) ظاہری ؛ لفظی ؛ متن کے مطابق ؛ صوری ۔(٤) خشک ؛ بے ذوق ؛ لطیف جذبات سے یا تخیّل سے عاری ۔ (٥) خالص لفظی معنی سے متعلق ۔ (٦) لفظ بہ لفظ ؛ حرف بہ حرف ۔

Literal : (n) حرفی غلطی ۔

Literalism : (n) (۱) لفظی ترجمہ ۔ (۲) ظاہری معنی کی پیروی ؛ لفظ پرستی ؛ ظاہر پرستی ۔ (۳) حقیقت نگاری ؛ اصلیت نگاری ۔

Literalist : (n) لفظ پرست ؛ ظاہری معنی کا پیرو ۔

Literalistic : (a) لفظ پرست سے متعلق ؛ لفظ پرستانہ ۔

Literality : (n) لفظی ہونا ؛ حرف بہ حرف ہونا ؛ لفظ بہ لفظ ہونا ۔

Literalization : (n) لفظی معنی مراد لینا ۔

Literalize : (n) لفظی معنی مراد لینا (استعارے کے) ۔

Literalizer : (n) لفظی معنی مراد لینے والا ۔

Literally : (adv.) (۱) حرف بہ حرف ؛ لفظ بہ لفظ ؛ حقیقی معنی میں ؛ سچ مچ ؛ فی الواقع ۔ (۲) صریحاً ؛ واضح طور سے ۔

Literalness : (n) (۱) لفظی ہونا ؛ حرف بہ حرف ہونا ۔ (۲) خشکی ؛ بے ذوقی ۔

Literarily : (adv.) ازروئے علم و ادب ؛ ادبیات کی رو سے ۔

Literariness : (n) ادبیت کتابی ہونا (لفظ کا) ۔

Literary : (a) (۱) ادبی ؛ تصنیف و تالیف کا ۔ (۲) کتابی (لفظ) جو بول چال میں مستعمل نہ ہو ۔ (۳) ادیبانہ ۔ (٤) فاضل ادبیات ۔ (٥) (مصوری و سنگ تراشی) حکایتی ۔

Literary history : (n) تاریخ بہ حیثیت موضوع ادب ۔

Literary property : (n) (۱) ادبی ملك ؛ وہ کتاب جس پر کہ حق حاصل ہو ۔ (۲) بلا شرکت حق اشاعت ۔

Literaryism : (n) ادبیت ۔

Literata : (n) ادیبہ ؛ فاضل خاتون ۔

Literate : (a) (۱) حرف شناس ؛ لکھا پڑھا ؛ خواندہ ۔ (۲) جسے ادب میں دخل ہو ؛ ادبی ۔

Literate : (n) (۱) تعلیم یافتہ شخص ۔ (۲) وہ شخص جسے بغیر یونیورسٹی کی سند کے انگریزی کلیسا کا پادری بنا دیا جائے ۔ (۳) خواندہ ؛ حرف شناس ۔

Literati : (n) مصنفین ؛ ارباب علم ؛ علماء ؛ فضلاء ؛ علمی طبقہ ۔

Literatim : (adv.) حرف بہ حرف ؛ لفظ بہ لفظ ؛ لفظی معنی کے لحاظ سے ۔

Literation : (n) اصوات اور الفاظ کو حروف کے ذریعہ پیش کرنا ۔

Literato : (n) مصنف ؛ عالم ؛ فاضل ؛ علمی شخصیت ۔

Literator : (n) ذی علم (شخص) مصنف ؛ عالم ۔

Literature : (n) (۱) ادب ۔ (۲) تصنیف و تالیف ؛ مشغلہ ادبی ۔ (۳) کسی ملک یا عہد کی تصانیف ۔ (٤) کسی خاص موضوع کی کتابیں ۔ (٥) مطبوعات ؛ چھپی ہوئی چیزیں ۔ (٦) نغموں کا مجموعہ ۔

Light literature : تفریحی ادب ؛ لطیف ادب ۔

Lites : دیکھو Lights

- lith : (suffix) لاحقہ جو یونانی لفظ Lithos (پتھر) سے ماخوذ ہے مثلاً aeroligh / monolith وغیرہ ۔

Lithaemia : (n) یورائیٹ خون ۔

Lithaemic : (a) یورائیٹ خون سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Lithagogue : (a) (طب) گردہ یا مثانہ سے پتھر خارج کرنے والی ۔

Lithagogue : (n) گردہ یا مثانہ سے پتھر خارج کرنے والی دوا ۔

Lithanode : (n) سخت اور ٹھوس جستے کا پرآکسائڈ جو بیٹری بنانے میں کام آتا ہے ۔

Litharge : (n) مردہ سنگ ؛ مردار سنگ ۔

Lithate : (n) (کیمیا) لیتھک ایسڈ کا نمک ۔

Lithe : (a) لچک دار ؛ نرم ؛ ملائم ؛ لوچ دار ؛ انحنا پذیر ۔

Lithely : (adv.) لچک دار طور پر ؛ نرمی سے ۔

Litheness : (n) لچک ؛ نرمی ؛ لوچ ؛ انحنا پذیری ۔

Lither : (a) (۱) سست ؛ آلکسی ؛ کاہل ۔ (۲) لچک دار ؛ لچکیلا ۔

Litherness : (n) سستی ؛ لچک ؛ لوچ ۔

Lithesome : (a) لچیلا ؛ نرم ؛ ملائم ؛ لوچ دار ۔

Lithia : (n) (کیمیا) لیتھیم کا آکسائڈ ۔

Lithia : (n) (۱) (کیمیا) لیتھیم کا آکسائڈ ۔ (۲) لیتھیم کے آکسائڈ کا پانی جو گٹھیا میں استعمال ہوتا ہے ۔

Lithia : (n) حصائیت ۔

Lithia water : (n) دیکھو Lithia

Lithiasis : (n) حصائیت ؛ پیدائش سنگ مثانہ ۔

Lithic : (a) (۱) حصاتی ؛ سنگ مثانہ یا پتھری سے متعلق ۔ (۲) پتھر کا ؛ سنگی ۔

Lithic : (a) (کیمیا) لیتھیم سے متعلق ۔

Lithic age : (n) عہد حجری ؛ پتھر کا زمانہ ۔

Lithiophilite : (n) ایک معدن جس میں کافی مقدار میں لیتھیم پایا جاتا ہے ۔

Lithium : (n) (کیمیا) لیتھیم ؛ ایک قسم کی دھات ۔

Litho : (n) سنگی طباعت ؛ چھاپ سنگی ؛ لیتھو چھپائی ۔

Litho-/Lith-: (prefix) (۱) سابقہ بمعنی پتھری کے علاج سے متعلق ۔ (۲) پتھر کے چھالے سے متعلق ۔

Lithochromatic : (a) رنگین سنگی چھپائی سے متعلق ۔

Lithochromatics : (n) رنگین سنگی چھپائی ۔

Lithochrome : (n) لونی لیتھو طباعت ؛ رنگین سنگی چھپائی ۔

Lithochromy : (n) رنگین سنگی چھپائی ۔

Lithoclast : (n) حصاۃ شکن (آلہ) ؛ پتھری توڑ ۔

Lithoclastic : (a) حصاۃ شکن آلے سے متعلق ۔

Lithoculture : (n) عہد حجری کی ثقافت ۔

Lithocyst : (n) (۱) (حیوانیات) حسی کیسہ ؛ کلسی کیسہ ۔

سے تعلق رکھتا ہے ؛ علم سنگ مثانہ ؛ حصاتیات۔

Lithomancy : (n) سنگی تفاء ل۔

Lithomarge : (n) گلِ چینی۔

Lithontriptic / Lithonthryptic : (a & n) محلل حصات ؛ خرد ساز حصات مثانے کی پتھری توڑدینے والی (دوا)۔

Lithopedion : (n) جنین جو عورت کے جسم میں پتھر بن گیا ہو۔

Lithophagous : (a) سنگ خور۔

Lithophane : (n) شفاف منقش چینی۔

Lithophanic : (a) شفاف منقش چینی کا یا اس سے متعلق۔

Lithophany : (n) شفاف منقش چینی بنانے کا فن۔

Lithophylous : (a) حجری پودا دار یا اس سے متعلق۔

Lithophyte : (n) (۱) چٹانی پودا ؛ پتھر پر اگنے والا پودا ؛ حجری پودا۔ (۲) مونگے کی قسم کا دریائی جانور۔

Lithophytic : (a) حجری پودوں یا مونگے کی قسم کے دریائی جانوروں سے متعلق۔

Lithotint : (n) سنگی مصوری ؛ سنگی تصویر۔

Lithotome : (n) حصات تراشی میں مثانے کو کاٹنے کا آلہ۔

Lithotomic : (a) حصات تراشی سے متعلق۔

Lithotomist : (n) حصات تراشی کا عمل کرنے والا ؛ پتھری پر عمل جراحی کرنے والا۔

Lithotomize : (v) (پتھری) کاٹ کر نکالنا ؛ پتھری نکالنے کے لئے عمل جراحی کرنا۔

Lithotomy : (n) حصات تراشی ؛ مثانے کی پتھری عمل جراحی سے نکالنا ؛ پتھری نکالنے کا عمل جراحی۔

(۲) (نباتیات) بعض پودوں کی پتیوں کے کیسے جن میں کیلسیم کاربونیٹ پایا جاتا ہے۔

Lithodomous : (a) (حیوانیات) چٹان باش ؛ چٹانوں میں سوراخ کرنے والا۔

Lithogenous : (a) چٹان زا۔

Lithoglyph : (n) (۱) کندہ پتھر ؛ کندہ گوہر۔ (۲) پتھر پر کندہ کاری کرنا۔

Lithograph : (n) (۱) پتھر کا چھاپا۔ (۲) چاپ سنگی ؛ سنگی نقش۔

Lithograph : (v) پتھر پر نقش کر کے چھاپنا۔

Lithographer : (n) سنگی طباعت کرنے والا۔

Lithographic : (a) پتھر کے چھاپے کا ؛ سنگ چاپی۔

Lithographic limestone /- slate /-stone : (n) سنگی طباعت میں کام آنے والا ؛ زرد رنگ کا پتھر۔

Lithographical : (a) حجریات سے متعلق ؛ حصاتیات سے متعلق ؛ حجریاتی ؛ حصاتی۔

Lithography : (n) سنگی طباعت ؛ چاپ سنگی ؛ لیتھو چھپائی۔

Lithoid : (a) سنگ نما۔

Lithoidal : (a) دیکھو Lithoid

Lithologic / -al : (a) (۱) حجریات سے متعلق ؛ حجریاتی۔ (۲) حصاتیات سے متعلق ؛ حصاتیاتی ؛ علم سنگ مثانہ سے متعلق۔

Lithologically : (adv.) حجریات یا حصاتیات کی رو سے۔

Lithologist : (n) حجریات داں ؛ حصاتیات داں ؛ ماہر علم الاحجار۔

Lithology : (n) (۱) چٹانوں کی ماہیت اور ساخت کا علم ؛ حجریات۔ (۲) فن طبابت کا وہ شعبہ جو سنگ مثانہ کے علاج

**Lithotripsy : (n)** تحلیل حصات۔

**Lithotriptic : (a)** محلل حصات ؛ خرد ساز حصات۔

**Lithotriptor : (n)** خرد ساز حصات۔

**Lithotrite : (n)** حصات شکن آله۔

**Lithotritic : (a)** حصات شکن سے متعلق۔

**Lithotritist : (n)** مثانے میں پتھری کو ریزہ ریزہ کر دینے والا جراح۔

**Lithotritize : (v)** مثانے میں پتھری کو ریزہ ریزہ کردینا۔

**Lithotritor : (n)** حصات شکن آله۔

**Lithotrity : (n)** حصات شکنی ؛ مثانے میں پتھری کو ریزہ ریزہ کر دینے کا عمل۔

**Lithotype : (n)** (۱) صمغ ؛ لاکھ ، ریت ، تارکول اور السی کے تیل سے بنائی ہوئی چھاپنے کی پلیٹ ؛ ایسی پلیٹ سے کی ہوئی چھپائی۔ (۲) تیزابی نقش کاری کی ہوئی چھاپنے کی پلیٹ ؛ اس طرح کی بڑی چھپائی۔ (۳) پتھر کے ذریعہ چھاپا ہوا انگلیوں کا نشان۔

**Lithotype : (v)** لیتھو ٹائپ کے ذریعہ چھاپنے کے لئے تیار کرنا۔

**Lithotypic : (a)** لیتھو ٹائپ سے متعلق۔

**Lithotypy : (n)** چھاپنے کی پلیٹ بنانا۔

**Lithsman : (n)** (تاریخ) انگستان کے ڈنمارکی بادشاہوں کے ماتحت بحریہ کا ملاح۔

**Lithuanian : (a)** لیتھوی ؛ لیتھونوی۔

**Lithuanian : (n)** لیتھونوی ؛ Lithnania کا باشندہ یا وہاں کی زبان۔

**Lithy : (a)** لچیلا ؛ لچک دار ؛ نرم ؛ ملائم۔

**Litigable : (a)** متنازع فیہ ؛ قابل بحث۔

**Litigant : (a & n)** اہل مقدمہ ؛ فریق مقدمہ ؛ فریق متنازع۔

**Litigate : (v)** (۱) مقدمہ لڑنا ؛ مقدمہ بازی کرنا۔ (۲) کسی مسئلے کے قانونی پہلو پر حجت یا نزاع کرنا۔ (۳) وکالت کرنا (مقدمے میں)۔

**Litigation : (n)** مقدمہ بازی ؛ مقدمہ لڑنا۔

**In litigation :** (عدالت میں) دوران تحقیق۔

**Litigator : (n)** مقدمہ باز ؛ نزاع کرنے والا۔

**Litigious : (a)** (۱) مقدمہ بازی کا شائق ؛ مقدمہ باز۔ (۲) قابل نزاع ؛ متنازع فیہ ؛ موجبِ نزاع۔ (۳) (مقدمہ) لڑنے کے قابل۔ (٤) مقدمہ بازی کے متعلق۔

**Litigiously : (adv.)** مقدمہ بازی کے شوق سے ؛ قابل نزاع طور پر۔

**Litigiousness : (n)** مقدمہ بازی کا شوق ؛ قابل نزاع ہونا۔

**Litmus : (n)** ایک نیلا رنگ جو کائی نما نباتات سے حاصل کیا جاتا ہے ؛ لٹمس۔

**Litmus blue : (n)** نیلا رنگ جو لٹمس سے تیار کیا جاتا ہے۔

**Litmus paper : (n)** لٹمس کاغذ ؛ لٹمس سے رنگا ہوا کاغذ۔

**Litotes : (n)** طنز آمیز ملائم فقرے ؛ اثبات کو اس کی ضد کے ذریعہ نفی میں ظاہر کرنا جیسے : great کی بجائے no small۔

**Litre / Liter : (n)** دیکھو Liter

**Litten : (a)** روشن ؛ منور۔

**Litter : (n)** (۱) ڈولی ؛ میانہ ؛ کجاوہ۔ (۲) بیمار ڈولی۔ (۳) بچھالی ؛ نواری ؛ پوالی۔ (٤) کوڑا کرکٹ ؛ آخور۔ (٥) کترن چھترن ؛ تنکے پرزے ؛ بچا کھچا ؛ ابتری ؛ بے ترتیبی ؛ کاغذوں وغیرہ کا ڈھیر ؛ ردّی۔ (٦) جھول ؛ (جانوروں کے) بچے جو ایک بار میں ہوں۔

At a or one litter : ایک جھولی میں۔

To make litter of (one's life) : بےاندازہ قربانی دینا ۔

Litter : (v) (۱) بچالی ڈالنا ؛ بچھانا ۔ (۲) پوال (پیال) کا فرش کرنا ۔ (۳) بے ترتیب انبار کردینا ؛ بے ترتیبی سے پھیلا دینا یا پھیلا ہوا ہونا ؛ ادھر اُدھر بکھیردینا ۔ (٤) بچے دینا ؛ جھول نکالنا ؛ بیانا (جانوروں کا)۔

To litter down : پوال بچھانا ۔

Litterateur : (n) عالم ؛ ادیب ؛ مصنف ۔

Litteratrice : (n) ادیبہ ؛ مصنف (خاتون)۔

Littery : (a) ابتر ؛ بے ترتیب ؛ جہاں ردّی کا انبار ہو۔

Little : (a) (۱) چھوٹا ؛ صغیر ۔ (۲) چھوٹا ؛ کوچک ؛ چھوٹی قسم کا ۔ (۳) چھوٹا ؛ ننھا ؛ کم سن ؛ خرد سال ۔ (٤) طفلانہ ؛ پیارا ۔ (٥) پست قد ؛ ٹھگنا ؛ بونا ۔ (٦) قلیل ؛ تھوڑا ؛ (مسافت یا مدت کے اعتبار سے)۔ (۷) معمولی ؛ ادنیٰ ؛ خفیف ۔ (۸) حقیر ؛ کمینہ ۔ (۹) بہت تھوڑا ؛ بہت کم ۔

A little : تھوڑا سا ؛ قلیل ؛ ذرا سا ۔

To little bear : دبِّ اصغر ۔

Little : (n) (۱) چھوٹی سی چیز ؛ مقدار قلیل ؛ معمولی شے ؛ حقیر شے ۔ (۲) تھوڑا بہت ؛ کچھ ۔ (۳) تھوڑی مدت یا وقفہ ؛ تھوڑا سا عرصہ ؛ تھوڑی سی مسافت ۔

After a little : کچھ دیر کے بعد ؛ تھوڑی دیر کے بعد ۔

By little and little : بتدریج ؛ رفتہ رفتہ ۔

For a little : کچھ دیر کے لئے ؛ تھوڑی دیر کے لئے ۔

In a little : کچھ دیر میں ؛ تھوڑی دیر میں ۔

In little : چھوٹے پیمانے پر ؛ مختصر پیمانے پر ۔

Not a little : بہت ؛ وافر ؛ بے حد ؛ نہایت ۔

Little : (adv.) (۱) تھوڑا سا ؛ ذرا سا ؛ کچھ ؛ بہت کم ۔ (۲) بالکل نہیں ؛ نام کو بھی نہیں ۔

Little by little : (adv.) بتدریج ؛ رفتہ رفتہ ۔

Little-ease : (n) بہت ہی چھوٹی جیل کی کوٹھری جس میں قیدی کو کسی طرح کا آرام نہ مل سکے ۔

Little-endian : (a & n) للی پٹ (Lilliput) کی وہ جماعت جس کا عقیدہ تھا کہ انڈے کو ہمیشہ چھوٹے کنارے سے توڑنا چاہیئے ۔

Little Englander : (n) جو اس اصول کا حامی ہو کہ نو آبادیوں کے متعلق انگلستان کو اپنی ذمہ داریاں کم کرنی چاہئیں ۔

Little Englandism : (n) اس اصول کی حمایت کہ انگلستان کو نوآبادیوں کے متعلق اپنی ذمہ داریاں کم کرنی چاہئیں ۔

Little finger : (n) کانی انگلی ؛ چھنگلیا ۔

Little giant : (n) لوہے کی ٹونٹی جو کان کنی میں استعمال ہوتی ہے ۔

Little-go : (n) کیمبرج میں بی ۔ اے کے نصاب کا پہلا امتحان ۔

Little hours : (n) گرجا میں عبادت کے چار اوقات ۔

Little language : (n) بچوں کی زبان جو J.Swift نے "Stella" کے ساتھ گفتگو میں استعمال کی ہے ۔

Little man : (n) (۱) چھوٹا زمیندار یا سرمایہ دار ۔ (۲) (جمع) پریاں ۔

Little mary : (n) (عام) معدہ ؛ پیٹ ۔

Little master : (n) (۱) سولہویں صدی کے جرمن کندہ کاروں کی جماعت جو Durer کی پیرو تھی ۔ (۲) کاریگر ؛ مستری ؛ چھوٹا صنعت کار ۔

Little one : (n) بچہ ۔

Little or nothing : بہت کم بلکہ کچھ نہیں ۔

Little people : (n) پریاں ۔

Little thrift : (n) آوارہ بچہ ؛ نگھرا بچہ ۔

Little toe : (n) پاؤں کی سب سے چھوٹی انگلی ۔

Little worth : (n) کم قیمت ؛ کم قدر ۔

Littleness : (n) چھٹائی ؛ کوتاہی ؛ قلت ؛ خردی ؛ خفیف یا ادنیٰ ہونا ۔

Littling : (n) چھوٹا بچہ یا جانور ۔

Littlish : (a) قدرے چھوٹا ؛ مقابلتاً چھوٹا ۔

Littoral / Litoral : (a) (۱) ساحلی کنارے کا ۔ (۲) (حیوانیات) ساحلی باشی ۔

Littoral : (n) ساحلی خطہ یا علاقہ ۔

Lituate : (a) (نباتیات)باہر کومڑی ہوئی نوکوں کے ساتھ دو شاخہ ۔

Liturate : (a) داغ دار ۔

Liturgic/-al : (a) عشائے ربانی سے متعلق ؛ کلیسا کی عبادت سے متعلق ؛ ہدایات عبادت سے متعلق ۔

Liturgical day : (n) عشائے ربانی کا دن ۔

Liturgically : (adv.) آدابِ عبادت کے لحاظ سے ۔

Liturgiological : (a) عشائے ربانی یا کلیسا کی عبادت یا نماز کے علم سے متعلق ۔

Liturgiologist : (n) علم عشائے ربانی یا کلیسا کی عبادت اور نماز کے علم کا ماہر ۔

Liturgiology : (n) عشائے ربانی یا کلیسا کی عبادت اور نماز کا علم ۔

Liturgist : (n) (۱) کتاب نماز کا مرتب ۔ (۲) کلیسا کی نماز یا عبادت کا حامی ۔ (۳) کلیسا کی عبادت یا نماز ادا کرنے والا ۔

Liturgy : (n) (۱) مشرقی کلیسا میں عشائے ربانی کی رسم ۔ (۲) کلیسا کی عبادت یا نماز ؛ اس عبادت کے ارکان یا دعا کا طریقہ ۔ (۳) سرکاری کلیسا کی دعاؤں کی کتاب ؛ کتابِ نماز ۔ (٤) (قدیم یونان) ملکی خدمت جو دولت مند ساکنان ایتھنس مفت انجام دیتے تھے ۔

Lituus : (n) (۱) عصا ۔ (۲) (ریاضیات) عصائے منحنی ؛ عصا ۔

Live : (a) (۱) زندہ ؛ جیتا ؛ جان دار ۔ (۲) (مزاحاً) سچ مچ کا ؛ جیتا جاگتا ۔ (۳) زور دار ؛ معرکے کا ؛ موجودہ زمانے میں اہمیت رکھنے والا (مسئلہ) ؛ قابل بحث ؛ زندہ (مسئلہ) ۔ (۳) دہکتا ہوا ؛ جلتا ہوا (انگارا) ۔ (٥) (گولا) جو چھوٹا نہ ہو ؛ بے دغا ہو ؛ بھرا ؛ (دیا سلائی) جو جلی نہ ہو ؛ برقی قوت سے بھرا ہوا (تار) ؛ گرم ۔ (٦) (چٹان) جو جزو زمین ہو ؛ جو زمین سے علاحدہ نہ ہوئی ہو ؛ زمیں گیر ۔ (۷) (مشین کا پہیا) متحرک ؛ محرک ؛ حرکت کرنے والا یا حرکت پیدا کرنے والا ؛ کارکن ؛ فعال ۔(۸) فطری (ہوا) ؛ خالص ۔ (۹) گونجنے والا (کمرہ وغیرہ) ۔ (۱۰) (تاش) ہاتھ کا پتّہ ۔ (۱۱) لچک دار (ربر) ۔ (۱۲) جس سے ابھی طباعت نہ کی گئی ہو ؛ طباعت سے عاری ۔ (۱۳) زندوں کا ؛ یا ان سے متعلق ۔

A live certainty : بالکل متیقن ۔

Live : (v) (۱) زندہ ہونا ؛ جینا ؛ جاندار ہونا ؛ ذی روح ہونا ۔ (۲) (کسی چیز پر) بسر کرنا ؛ کھا کر زندہ رہنا ؛ گزرنا ؛ اپنی عزت یا حیثیت قائم رکھنا ؛ روزی کمانا ؛ معاش حاصل کرنا ؛ روزی پیدا کرنا ۔ (۳) روش اختیار کرنا ؛ چلن اختیار کرنا ۔ (٤) (کسی خاص معیار کے مطابق) رہنا ؛ زندگی بسر کرنا ۔ (٥) (زندگی) کاٹنا ؛ گزارنا ۔ (٦) (انسان کی زندگی کا) کسی امر کا مظہر یا تفسیر ہونا ۔ (۷) عیش میں بسر کرنا ؛ زندگی کا لطف اٹھانا ؛ زندگی کے امکانات کو پا لینا ۔ (۸) زندہ رہنا ؛ بچ جانا ؛ (بڑی) عمر پانا ؛ (جہاز کا) تباہی سے بچ جانا ۔ (۹) (یادگار کا) قائم رہنا ؛ باقی رہنا ؛

Live (for) ever : (n) (۱) لمبی عمر پانے والا ۔ (۲) ایک سدا بہار پھول ۔

Live hair : (n) زندہ جانوروں کا بال ۔

Live-hole : (n) (اینٹ کے بھٹے کا) دُودکش ۔

Live in : (v) اقامت گزیں ہونا ۔

Live load : (n) (۱) متحرک وزن ۔ (۲) (جہاز کے) مسافروں اور اسباب کا وزن ۔

Live long : (a) (۱) سارا ؛ تمام ؛ پورا ۔ (۲) (روز مرہ) لمبی عمر والا ۔ (۳) عمر بھر کا ؛ حین حیاتی ۔

Live-matter : (n) (طباعت) چھاپنے کے لئے تیار ٹائپ ۔

Live oak : (n) امریکا کا ایک سدا بہار درخت ۔

Live out : (v) باہر اقامت کرنا ۔

Live out : (v) زندگی کی مدت پوری کرنا ؛ (کسی عہد کے) اختتام تک زندہ رہنا ۔

Live parking : (v) موٹر کو ڈرائیور کے ساتھ (موٹر چوک میں) کھڑا کرنا ۔

Live ring : (n) پہیوں کا مدور سلسلہ ۔

Live-steam : (n) (۱) بوائلر سے پوری قوت کے ساتھ نکلی ہوئی بھاپ ؛ کارکن بھاپ ۔ (۲) بوائلر کی بھاپ ۔

Live stock / Live-stock : (n) مویشی ؛ مال ؛ ڈھورڈھنگر ۔

Live to : (v) (کچھ کرنے یا ہونے کے لئے) زندہ رہنا ۔

Live weight : (n) زندہ جانوروں کا وزن ۔

Live wire : (n) زندہ تار ؛ گرم تار ۔

Liveable / Livable : (a) (۱) قابلِ سکونت ؛ رہنے کے قابل ۔(۲) گزرنے کے قابل ؛ قابلِ برداشت (زندگی) ۔ (۳) جس کے

تازہ رہنا ۔ (۱۰) رہنا ؛ سکونت رکھنا ؛ بودوباش رکھنا ؛ مقیم ہونا ؛ نشست رکھنا (کمرے میں) ۔ (۱۱) (شکاری کتے کے ساتھ) قدم ملا کر چلنا ؛ ساتھ ساتھ چلنا ۔ (۱۲) ابدی زندگی پانا ؛ جاودانی مسرت حاصل کرنا ۔

Long live the king : سلطان زندہ باد ۔

To live and let live : جینا اور جینے دینا ۔

To live by one's wits : طرح طرح کی چالاکیوں سے روزی کمانا ۔

To live fast : آوارگی میں زندگی بسر کرنا ۔

To live from hand to mouth : (۱) روز کی آمدنی روز خرچ کر ڈالنا ؛ عسرت میں بسر کرنا ؛ تنگی ترشی سے بسر کرنا ۔

To live in clover : آرام و آسائش سے بسر کرنا ۔

To live in (or within) oneself : تنہائی کی زندگی بسر کرنا ؛ سب سے الگ تھلگ رہنا ۔

To live it up : عیش میں زندگی بسر کرنا ۔

To live up to : (۱) برتنا ؛ کرکے دکھانا ۔ (۲) اخراجات (کم کر کے) آمدنی کے اندر کرنا ۔ (۳) برابری کرنا ؛ برابر ہونا ۔

To live well : خوش خوراک ہونا ؛ اچھا کھانا ۔

Live and let live : مرنجاں مرنج زندگی گزارنا ۔

Live axel : (n) فعّال دھرا ۔

Live-birth : (n) (بچے کی) زندہ پیدائش ۔

Live down : (v) اپنی اصلاح کر کے (داغ بدنامی کو) دور کرنا ۔

Live feather : (n) زندہ پرندوں کے پر ۔

ساتھ نباہ ہو سکے ؛ رفاقت کی صلاحیت رکھنے والا ۔

Liveableness : (n) قابل سکونت ہونا ؛ بسر کے قابل ہونا ؛ رفاقت کی صلاحیت ہونا ۔

Lived : (a) زندگی والا ؛ صاحب زندگی ۔

Livelihood : (n) وجہ معاش ؛ کفاف ؛ روزی ؛ رزق ۔

To earn /-gain /-get /-make /-seek a livelihood : روزی کمانا یا پانا یا تلاش کرنا ۔

Livelily : (adv.) مستعدی سے ؛ سر گرمی سے ؛ زور و شور سے ؛ خوش طبعی سے ؛ زندہ دلی سے ۔

Liveliness : (n) زندہ دلی ؛ سر گرمی ؛ خوش طبعی ؛ تیزی ؛ طراری ۔

Lively : (a) (۱) ہوبہو ؛ اصلیت کے مطابق ؛ جیتاجاگتا ۔ (۲) زندہ دل ؛ چاق و چوبند ؛ چست و چالاک ؛ تیز و طرار ؛ سرگرم ؛ دل چسپ ۔ (۳) (مزاحاً) جوش دلانے والا ؛ خطر ناک ؛ زور دار ؛ زور شور کا ؛ مشکل ۔ (٤) (رنگ) کھلتا ہوا ؛ چمک دار ۔ (٥) خوش طبع ؛ زندہ دل ؛ شگفتہ خاطر ؛ بشاش ؛ چاق ۔ (٦) سبک (کشتی) ۔ (۷) لچک دار ۔

Liven : (v) گرنا ؛ گرا دینا ؛ جان پڑ جانا ؛ جان ڈال دینا ۔

Liver : (n) (۱) جگر ؛ کلیجا ؛ کلیجی ؛ کبد ۔ (۲) جگر کی بیماری ۔ (۳) گہرا بادامی رنگ ۔ (٤) جانوروں کی کلیجی (جو بطور غذا استعمال ہو) ۔ (٥) جگر (بہ حیثیت مرکز جذبات کے) ۔ (٦) چکنی (مٹی) ۔

Line of the liver : ہتھیلی کی ایک لکیر جس سے کف بیں تقدیر بتاتے ہیں ۔

White liver : بزدلی ؛ نامردی ۔

Liver : (n) (۱) (کسی خاص طریقے سے) رہنے والا یا بسر اوقات کرنے والا ۔ (۲) عیش میں زندگی بسر کرنے والا ۔

Good liver : (۱) نیک چلن ۔ (۲) خوش گذراں ۔

Liver : (v) دیکھو Delive

Liver : (v) (پینٹ کا) گاڑھا اور لچک دار ہوجانا ۔

Liver : (a) گہرے کمیت رنگ کا (گھوڑا) ۔

Liver-brown : (a) گہرا سرخی مائل بھورا رنگ ۔

Liver-complaint : (n) امراضِ جگر ۔

Liver-extract : (n) دودھ پلانے والے جانوروں کی تازہ کلیجی کا حل پذیر عنصر جو کم خونی کے علاج کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Liver fluke : (n) جگر کا کیڑا ؛ کبدی دشیمہ ۔

Liver-leaf : (n) ایک قسم کا پودا جس کے اجزا جگر کے مشابہ اور جگر کے مرض میں مفید ہوتے ہیں ؛ بنفشہ ۔

Liver of antimony : (n) ایک بھورا سفوف جو اینٹیمی سلفائڈ کو کسی القی نما سلفائڈ کے ساتھ گرم کرنے سے حاصل ہوتا ہے ۔

Liver of sulphur : (n) جگر گندھک ۔

Liver-pyrites : (n) کبدی چقماق ۔

Liver-shark : (n) شارک ؛ سمندر کی ایک بڑی مچھلی ۔

Liver-spots : (n) چھائیں ؛ داغ ؛ دھبا ۔

Liver-stone : (n) ایک قسم کا قیمتی پتھر جو جگر کے مشابہ ہوتا ہے ۔

Liver-weed : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Liver-wing : (n) (۱) مرغ کا دایاں بازو ۔(۲) (مزاحاً) دایاں ہاتھ ۔

Liver wrot : (n) ہزاز ؛ ایک قسم کا پودا جس کے اجزا جگر کے

مشابه ہوتے ہیں اور امراض جگر میں مفید ہوتے ہیں۔

**Liveried : (a)** وردی پوش۔

**Liverish : (a)** (۱) جسے جگر کی شکایت ہو ؛ جگر کا مریض۔ (۲) چڑچڑا ۔

**Liverless : (a)** بے جگر کا ؛ جس کے جگر نہ ہو۔

**Liverpulian : (a)** لیور پول کا ۔

**Liverpulian : (n)** لیور پول کا باشندہ۔

**Livery : (a)** (۱) نوکروں کی خوراک ؛ راتب ۔ (۲) نوکروں کی پوشاک ؛ وردی ۔ (۳) (قانون) جائداد کی نگرانی سے واگذاشت ؛ حکم نامہ دخل دہانی ؛ دخل نامہ۔ (٤) ایک خاص قسم کا اون جو جانور کی سرین سے حاصل ہوتا ہے ۔ (٥) کرائے کے گھوڑوں کا اڈا ؛ کرائے کا اصطبل۔

**Livery : (a)** (۱) جگر کا سا ۔ (۲) جگر کے رنگ کا ۔ (۳) چکنی (مٹی) ۔ (٤) جس کا جگر خراب ہو ؛ بے کیف ؛ سُست ؛ چڑچڑا ؛ سودائی ؛ مریض جگر۔

**Livery company : (n)** لندن کے پیشہ وروں کی جماعت جس کی ایک خاص وردی تھی۔

**Livery fine : (n)** لندن کے پیشہ وروں کی جماعت کی رکنیت کی فیس۔

**Livery man / Livery-man : (n)** (۱) لندن کے پیشہ وروں کی جماعت کا رکن ۔ (۲) گھوڑوں کے اصطبل کا مالک یا خادم۔

**Livery servant : (n)** وردی پوش نوکر ۔

**Livery-stable : (n)** کرائے کے گھوڑوں کا اڈا ؛ کرائے کا اصطبل۔

**Livid : (a)** (۱) نیل گوں سرمئی رنگ کا ؛ چوٹ سے نیلا ۔ (۲) بھیانک ؛ مہیب رنگ یا روشنی کا ۔ (۳) خشمگیں۔

**Lividity : (n)** نیل گوں سرمئی رنگ ؛ نیلا پن ۔

**Lividness : (n)** دیکھو Lividity

**Living : (n)** (۱) زندہ رہنا ؛ زندہ ہونا ؛ زندگی بسر کرنا یا گزرانا ؛ زیست ؛ بودوباش ۔ (۲) معاش ؛ معیشت ؛ گزارہ ؛ روزی ۔ (۳) پادری کی مدد معاش ؛ وظیفہ ؛ وقف۔

To get /-earn /-make a living : روزی پانا یا کمانا ۔

**Living : (a)** (۱) جیتا ؛ زندہ ؛ جاندار ۔ (۲) زندہ ؛ موجودہ۔ (۳) (شبیہ) ہوبہو ؛ مطابق اصل ؛ جیتی جاگتی ۔ (٤) رواں (پانی) ؛ تازہ دم کرنے والا ۔ (٥) دہکتا ہوا (کوئلہ) ؛ جلتا ہوا ۔ (٦) زمین گیر (چٹان) ۔ (٧) زندہ (ترجمانی) ؛ مروج ؛ مستعمل ۔ (٨) زندوں سے متعلق ۔

Good living : خوش خوری ؛ اچھا کھانا ؛ تنعم ؛ نازونعمت ۔

Plain living & high thinking : سادہ اور فلسفیانہ زندگی ۔

The land of the living : دنیا ۔

The living : زندہ ۔

Within living memory : اس زمانے میں جس کے دیکھنے والے اب تک موجود ہیں ۔

**Living coal : (n)** دہکتا کوئلا ؛ جلتا ہوا کوئلا ۔

**Living death : (n)** موت سے بدتر زندگی ؛ عذاب جاں زندگی ؛ زندہ در گور ہونا ۔

**Living force : (n)** حرکی توانائی ؛ زندہ قوت ۔

**Living gale : (n)** (بحری) خوف ناک طوفان ۔

**Living language : (n)** زندہ زبان ؛ مروج و مستعمل زبان ۔

**Living organism : (n)** جان دار نامیہ ۔

Living rock : (n) چٹان جو زمین سے ملی نہ ہو ؛ زمین گیر چٹان ۔

Living room : (n) بیٹھنے کا کمرہ ؛ نشست گاہ ۔

Living skeleton : (n) مریل شخص ؛ بہت دبلا آدمی ۔

Living standard : (n) معیار زندگی ؛ رہنے سہنے کا معیار ۔

Living-wage : (n) گزارے کے قابل مزدوری یا اجرت ۔

Living water : (n) جاری چشمہ یا دریا ۔

Livingly : (adv.) ہوبہو ؛ مطابق اصل ۔

Livingness : (n) قوتِ حیات ؛ زندگی ؛ جان ؛ وضاحت ؛ گہرائی ۔

Livor : (n) چھائیں ؛ نیلا پن ۔

Livre : (n) قدیم فرانس کا ایک سکہ ۔

Lixivial : (a) شورابی ؛ قلیابی ۔

Lixiviate : (v) نتھارنا ؛ پانی کے ذریعے کسی چیز کے محلول و غیر محلول اجزا کو الگ کرنا ۔

Lixiviation (n) کسی چیز کے غیر محلول اجزا کو پانی کے ذریعہ سے علاحدہ کرنا ؛ شورابیت ؛ شور گیری ۔

Lixivious : (a) دیکھو Lixivial

Lixivium : (n) قلوی نمک ملا پانی جو لکڑی کی راکھ سے کشید کیا جاتا ہے قلیاب ؛ سجی دار پانی ۔

Lizard : (n) (۱) چھپکلی ؛ چلپاسہ ؛ سوسمار ۔ (۲) (نقابت) چھپکلی کی شبیہ ۔ (۳) ایک زرد رنگ کا پرند جو پالا جاتا ہے ۔ (٤) (بحری) ایک رسًا جس کے ایک یا دونوں سروں پر دھات کا حلقہ لگا رہتا ہے ۔ (٥) لکڑی کا دوشاخہ ڈنڈا جس کے ذریعہ وزنی پتھر وغیرہ پھینکتے ہیں ۔ (٦) چلپاسہ کا چمڑا ۔

Lizard-bird : (n) (اساطیر) وہ جانور جس کا آدھا دھڑ چھپکلی کا اور آدھا دھڑ پرند کا ہوتا ہے ۔

Lizard canary : (n) ایک قسم کا پرند جو پالا جاتا ہے ۔

Lizard-dragon : (n) (اساطیر) وہ جانور جس کا آدھا دھڑ چھپکلی کا اور آدھا دھڑ اژدہے کا ہوتا ہے ۔

Lizard green : (n) سبز چھپکلی سے مشابہ سبز رنگ ۔

Lizard-skin : (n) سوسمار کا چمڑا ۔

Lizard's tail : (n) شمالی امریکا کا ایک پودا ۔

'll : Will کا مخفف ۔

Llama : (n) جنوبی امریکا کا چھوٹے قد کا اونٹ جیسا جانور ؛ لاما ۔

Llanero : (n) ہسپانوی امریکا کا چرواہا یا گلہ بان ۔

Llano : (n) جنوبی امریکا کا مسطح بے شجر قطعہ ارض ۔

Lloyd's : (n) لندن کی ایک بحری بیمے کی کمپنی ۔

Lloyd's register : (n) جہازوں کی سالانہ ابجدوار فہرست ؛ مختلف درجوں کے لحاظ سے ۔

Lo : (interj.) وہ دیکھو ؛ دیکھو دیکھو ؛ اتنے میں کیا دیکھتے ہیں کہ ۔

Lo : (n) شمالی امریکن ہندوستانی ۔

Loach : (n) ایک چھوٹی دریائی مچھلی جو کھائی جاتی ہے یا اس طرح کی کوئی چھوٹی مچھلی ۔

Load : (n) (۱) بار ؛ بوجھ ؛ بھرتی ؛ لادی ؛ بوجھا ۔ (۲) بوجھ کی وہ مقدار جو عموماً لادی جاتی ہے (خصوصاً اشیاء کی) ؛ کھیپ کا مقرر وزن ۔ (۳) (مشین وغیرہ میں) رکاوٹ ؛ دباؤ ؛ محراب پر بالائی عمارت کا دباؤ ؛ لداؤ ۔ (٤) ذمہ داری کا بوجھ یا بار ؛ بارِ فکر ؛ بارِغم ۔ (٥) کثرت ؛ افراط ؛ بہتات ۔ (٦) (برقیات) بار ؛ لوڈ ؛

(٤) (شراب) ملاوٹ کی ہوئی لیکن یہ نہ معلوم ہو کہ ملاوٹ کی گئی ہے - (٥) پپڑی دار (زبان) - (٦) صفراوی (جگر) - (٧) (پیشاب) جس میں بہت زیادہ نمک ہو - (٨) صاحب زر - (٩) پر معنی - (١٠) (عام) امیر -

**Loaded-dice : (n)** پانسا جس کو سیسے سے وزنی کر دیا جاتا ہے تاکہ کسی خاص رخ سے بہت کم گرے -

**Loaded for bear : (a)** کامیابی کے لئے تیار -

**Loaded with : (a)** بھرا سا ؛ بار سے دبا ہوا -

**Loader : (n)** (١) لادنے والا - (٢) شکاری کی بندوق بھرنے والی خادم - (٣) کارتوس بھرنے والی مشین - (٤) بھری جانے والی بندوق -

**Loading : (n)** (١) بھرنا ؛ لادنا ؛ لدنا ؛ بارکاری - (٢) (بیمہ) قسط ادائی میں اضافہ - (٣) بجلی کی وہ مقدار جو کسی برقی آلہ کے لئے ضروری ہوتی ہے -

**Loading : (a)** (١) لادنے والا - (٢) خاص طریقے سے بھرا جانے والا - (٣) (بارود) بارود یا کارتوس -

**Breech-loading :** توڑے دار (بندوق) -

**Loadless : (a)** بے بار ؛ بے بوجھ -

**Loaf : (n)** (١) ڈبل روٹی ؛ نان پاؤ روٹی - (٢) مصری یا شکر کا ڈلا ؛ کوزہ قند - (٣) کرم کلے کے سرے کا گچھا -

**Brown loaf :** بے چھنے آٹے کی روٹی -

**White loaf :** چھنے ہوئے آٹے کی روٹی -

**Loaf : (v)** (کرم کلے وغیرہ کا) سر پر گچھے نکلنا یا بننا -

**Loaf : (v)** (١) آوارہ پھرنا ؛ بیکار وقت گنوانا - (٢) ادھر اُدھر پھرنا ؛ مٹرگشتی ؛ ڈانوا ڈول پھرنا ؛ ہرزہ گردی کرنا -

**Loaf : (n)** مٹر گشتی ؛ سیر سپاٹا -

برقی رو کی وہ مقدار جو مبراق یا بجلی گھر مقرر مدت میں پیدا کرتی ہے - (٧) آتشی اسلحے میں بارود کی مقدار ؛ کارتوس - (٨) (عام) شراب کی وہ مقدار جس سے نشہ ہو ؛ نشہ ؛ خمار - (٩) (عام) پورا نظارہ ؛ بھرکان - (١٠) گود بھر (خصوصاً لکڑی) -

**Load : (v)** (١) لادنا ؛ بوجھ لادنا ؛ جہاز وغیرہ پر بار کرنا - (٢) لادنا ؛ لادا جانا ؛ (جہاز ، گاڑی وغیرہ) - (٣) بوجھل کرنا ؛ بھاری کرنا ؛ بوجھ ڈالنا ؛ بار ہونا - (٤) سیسہ بھرنا ؛ سیسے سے وزنی کرنا - (٥) بوجھ سے چرچرانا ؛ جھکا پڑنا - (٦) وزن بڑھانے کے لئے کسی چیز کی آمیزش کرنا ؛ ملونی کرنا ؛ بھرتی بھرنا - (٧) مالامال کردینا ؛ لاد دینا ؛ بھر مار کرنا - (٨) (گاڑیوں وغیرہ کی) بوچھاڑ کرنا - (٩) (بندوق) بھرنا - (١٠) (صرافہ) تمسکات یا حصے بےدریغ خریدنا - (١١) (بیمہ) خاص وجوہ سے قسط ادائی میں اضافہ کرنا - (١٢) (مصوری) گاڑھا رنگ چڑھانا - (١٣) جمع ہونا ؛ ڈھیر ہونا -

**Load-displacement /-draught : (n)** لدے ہوئے جہاز کے وزن سے پانی کے ہٹنے کی مقدار -

**Load-line : (n)** وہ خط (لکیر) جہاں تک جہاز کی دیوار بوجھ کی وجہ سے پانی میں ڈوبتی ہے ؛ خط بار پیما -

**Load-star : (n)** (١) قطب تارا ؛ وہ تارا جس کی مدد سے رات کو کشتی چلائی جاتی ہے - (٢) (مجازاً) شمع راہ ؛ دلیل راہ ؛ اصول حیات ؛ مقصد سعی ؛ منتہا -

**Load stone / Loadestone : (n)** (١) مقناطیس ؛ سنگ مقناطیس - (٢) وہ چیز جس میں کشش ہو ؛ مرکز کشش -

**Load-water-draught/ -length : (n)** پانی کی وہ مقدار جو بھرے ہوئے جہاز کے ذریعہ ہٹتی ہے -

**Load-water-line : (n)** دیکھو Load-line

**Load-water-section : (n)** خط بار پیما کی افقی تقسیم -

**Loaded : (a)** (١) سیسہ بھرا ہوا ؛ سیسے سے وزنی کیا ہوا - (٢) مخمور ؛ بد مست - (٣) بھرا ہوا (بندوق وغیرہ) -

Loaf-cake : (n) ڈبل روٹی کی شکل کا کیک ۔

Loaf-sugar : (n) کوزہ نما چینی ؛ ڈلا دار چینی ۔

Loafer : (n) ہرزہ گرد ؛ آوارہ گرد ؛ لفنگا ۔

Loam : (n) (۱) گندھی ہوئی مٹی ؛ مٹی کا گارا ؛ کہگل ؛ صلصال ۔ (۲) زرخیز چکنی مٹی جس میں ریت کے ساتھ بناتی کھاد ملی ہوئی ہو ؛ پنڈول ۔

Loam : (a) گندھی ہوئی مٹی سے بنا ہوا ۔

Loam : (v) کہگل لگانا ۔

Loamy : (a) صلصال سے متعلق ؛ صلصال سے مشابہ ۔

Loan : (n) (۱) قرض ؛ دام ؛ دین ۔ (۲) مستعار لفظ یا رسم (جو ایک قوم سے دوسری قوم میں آئی ہو) ۔ (۳) عاریت ؛ اُدھار ۔ (٤) سرکاری قرضہ (جو رعایا کی طرف سے حکومت کو دیا جائے) ؛ قومی قرضہ ۔

Loan : (n) (۱) گلی ؛ ضمنی سڑک ۔ (۲) بستی کے قریب کی وہ چراگاہ جہاں گایوں کو دوہا جاتا ہے ۔

Loan : (v) بطور قرض دینا یا لینا ۔

Loan collection : (n) تصاویر وغیرہ کا ذخیرہ جو عاریتاً نمائش کی غرض سے حاصل کیا جائے ؛ مانگے کا ذخیرہ ۔

Loan-holder : (n) قرضے کی تمسکات یا حصص کا مالک ۔

Loan-money : (n) (۱) قرض کا روپیہ ۔ (۲) رقم جو سرکاری قرضہ کے چندہ کے طور پر واجب الاد ہو ۔

Loan-monger : (n) (حقارتاً) (لین دین کا) دلال ۔

Loan-office : (n) قرضےکا دفتر (جہاں ضرورت مندوں کو قرض دیا جائے یا سرکاری قرضے کی رقوم وصول کی جائیں) ۔

Loan society : (n) انجمن قرض باہمی ۔

Loan-word : (n) مستعار لفظ ۔

Loanable : (a) قرض دیئے جانے کے لائق ؛ قابلِ عاریت ۔

Loanblend : (n) دیکھو Hybrid

Loaner : (n) قرض دہندہ ؛ لین دار ۔

Loaning : (n) (۱) گلی ؛ ضمنی سڑک ۔ (۲) بستی یا باڑی کے نزدیک وہ چراگاہ جہاں گایوں کو لاکر دودھ دوہا جاتا ہے ؛ احاطہ بند چراگاہ ۔

Loath / Loth : (a) کسی کام سے رغبت نہ رکھنے والا ؛ غیر رضامند ؛ ابا کرنے والا ۔

Nothing loath :- بالکل آمادہ ؛ بالکل راضی ؛ خوشی سے ۔

Loath-to depart : (n) الوداعی گیت کی لَے ۔

Loathe : (v) متنفر ہونا ؛ نفرت کرنا ؛ گھن کھانا ؛ کراہت کرنا ۔

Loather : (n) نفرت کرنے والا ؛ گھِن کھانے والا ۔

Loathful : (a) متامّل ؛ نارضامند ۔

Loathfully : (adv.) تامل کے ساتھ ؛ نارضامندی سے ۔

Loathfulness : (n) تامل ؛ نارضامندی ۔

Loathing : (n) نفرت ؛ کراہت ؛ گھِن ۔

Loathingly : (adv.) کراہت کے ساتھ ؛ نفرت سے ؛ گھِن سے ۔

Loathly : (a) مکروہ ؛ کریہ ؛ نفرت انگیز ؛ گھناؤنا ۔

Loathness : (n) بے رغبتی ؛ نارضامندی ۔

Loathsome : (a) مکروہ ؛ کریہ ؛ نفرت انگیز ؛ گھناؤنا ۔

Loathsomely : (adv.) گھناؤنے پن سے ؛ مکروہ طریقے سے ۔

Loathsomeness : (n) مکروہ ہونا ؛ گھناؤناپن ؛ نفرت انگیزی ۔

Loathy : (a) دیکھو Loathsome

Loaves and fishes : (a) ذاتی مفاد ؛ اپنا حلوا مانڈا ۔

Lob : (n) (۱) گنوار ؛ اَن گھڑ ؛ موٹا اور بھدا آدمی ۔ (۲) ڈھیر ؛ انبار ؛ مقدار کثیر ۔ (۳) (شراب سازی) گاڑھا محلول ۔

Lob : (a) نا تراشیدہ ؛ بے سلیقہ ؛ بھدا ۔

Lob / Lobb : (n) (کان کنی) کان کا زینہ ؛ زینے سے مشابہ رگ معدن ۔

Lob : (n) (۱) (کرکٹ) گیند جو ہاتھ کو گھمائے بغیر پھینکی جائے ۔ (۲) (ٹینس) گیند جو اونچی ماری جائے ۔

Lob : (v) (۱) سست چلنا ؛ بھدے پن سے چلنا یا دوڑنا ۔ (۲) آہستہ سے (گیند) اچھالنا ؛ (گیند) ہلکے سے اونچی پھینکنا ۔ (۳) (ٹیکسی والوں کا) سواری کی تلاش میں اِدھر اُدھر پھرنا ۔ (٤) (شراب سازی) گاڑھا محلول ملانا ۔ (٥) (کان کنی) ٹکڑے کرنا ۔ (٦) (آسٹریلیا) پہنچنا (کسی مقام پر) ۔

Lob : (n) غلک ؛ قیمتی اشیاء رکھنے کا برتن ۔

Lob-worm : (a) (۱) کِرم طمعہ ؛ ایک بڑا کیچوا جسے ماہی گیر بطور چارے کے لگاتے ہیں ۔ (۲) ایک بحری کیڑا جو بطور چارے کے لگایا جاتا ہے ۔

Lobar : (a) فصی ؛ فصوصی ۔

Lobate : (a) فص فص ؛ فصوص دار ؛ گوشہ دار ؛ لَودار ۔

Lobated : (a) دیکھو Lobate

Lobately : (adv.) گوشہ دار بناتے ہوئے ؛ فصوص دار بناتے ہوئے ۔

Lobation : (n) فصوصیت ؛ بریدگی ؛گوشہ دار ہونا ؛ لو دار ہونا ۔

Lobato : (prefix) جز و ترکیبی بہ معنی "گوشہ دار اور ......" ۔

Lobby : (n) (۱) برساتی پیش کمرہ ؛ پیش دالان ؛ برآمدہ ؛ غلام گردش ؛ ڈیوڑھی ۔(۲) (دارالعلوم) بڑا کمرہ جس میں پبلک کو آنے کی اجازت ہے ؛ ملاقات کا کمرہ ۔ (۳) غلام گردش جہاں ممبر رائے دینے کے لئے جاتے ہیں ؛ لابی ۔ (٤) لابی میں رائے دینے والے ؛ لابی پر اثر ڈالنے والے ؛ لابی میں جانے والے ۔

Lobby : (v) (۱) (لابی میں مل جل کر) ممبروں پر اثر ڈالنا یا مسودہ قانون منظور کرانا ؛ (باہر والوں کا) مجلس وضع قانون میں آمدورفت رکھنا ؛ ممبروں کے ووٹ حاصل کرنے کی کوشش کرنا ۔

Lobby-member : (n) لابی باز ؛ مجلس وضع قانون ساز میں آمدورفت رکھنے والا ؛ (ممبروں کے) ووٹ حاصل کرنے کی کوشش کرنے والا ۔

Lobbygow : (n) (عام) پیام بر ؛ نامہ بر ؛ ایلچی ۔

Lobbyism : (n) لابی بازی ؛ مجلس وضع قانون میں آمدورفت رکھنا ؛ (ممبروں سے ) ووٹ حاصل کرنے کی کوشش کرنا ۔

Lobbyist : (n) دیکھو Lobby-member

Lobcock : (n) گنوار ؛ ان گھڑ ؛ بھدا اور بے ڈھنگا آدمی ۔

Lobe : (n) (۱) (جگر وغیرہ کا) گوشہ جو آگے کو نکلا ہوا ہو ؛ فص ؛ فصوص ؛ لختہ ۔ (۲) نبا گوش ؛ کان کی لو ۔ (۳) (نباتیات) گوشک ۔ (٤) کیم پہیے کا نکلا ہوا حصہ ۔

Lobe-foot : (n) چھاپا پرند ؛ فص پا پرند ۔

Lobe-footed : (a) چھاپا ؛ فص پا ۔

Lobed : (a) نبا گوش دار ؛ لو دار ؛ گوشہ دار ۔

Lobeless : (a) بے گوشہ ؛ بے نوکا ۔

Loblet : (n) گوشک ؛ فصیص ؛ چھوٹی لو ۔

Lobelia : (n) لوبیلیا ؛ ایک بوٹی جس کے پھول نیلے ، لال یا ارغوانی ہوتے ہیں ۔

Lobeliaceous : (a) لوبیلیا کی جنس کا ۔

Lobeline / Lobeli(i)n : (n) ایک روغنی القلی نما جو تمباکو سے حاصل ہوتا ہے ۔

Loblolly : (n) (۱) گاڑھا دلیا جو ملاح کھاتے ہیں ۔ (۲) گنوار ؛ ان گھڑ ۔

Loblolly-bay : (n) ایک آرائشی سدا بہار چھوٹا درخت ۔

Loblolly-boy : (n) (۱) سرجن کا مدد گار ۔ (۲) نامہ بر ؛ ہر کارہ ۔

Loblolly-pine : (n) جنوبی امریکا کے دلدلوں میں پیدا ہونے والا ایک درخت ۔

Lobose : (a) کثیر یا بڑے گوشوں والا ۔

Lobotomy : (n) فص شگافی ۔

Lob s pound : (n) (۱) جیل ؛ حوالات ؛ حاجت ۔ (۲) مشکل ؛ الجھن ۔

Lobscouse : (n) ملاحوں کی خوراک جس میں گوشت ، ترکاری ، بسکٹ وغیرہ ملا کر دم پخت کرتے ہیں ؛ دیوانی ہانڈی ۔

Lobsided : (a) جس کا ایک رخ دوسرے سے چھوٹا ہو ؛ ناہموار ؛ بے توازن ۔

Lobster : (n) (۱) جھینگا مچھلی ۔ (۲) جھینگا مچھلی کا پکا ہوا گوشت ۔ (۳) (حقارتاً) برطانوی سپاہی ۔ (٤) بیوقوف ؛ مسخرا ۔

Raw or unboiled lobster : پولس کا سپاہی ۔

Spiny or thorny lobster : دیکھو Crayfish

Lobster-box : (n) (۱) (عام) فوجیوں کو لے جانے والا جہاز ۔ (۲) بیرک ؛ چھاؤنی ۔

Lobster-clad : (a) مفصل دار زرہ میں ملبوس جو دیکھنے میں جھینگا کا خول نظر آئے ۔

Lobster-coated : (a) انگریزی فوج کا سپاہی ۔

Lobster-crab : (n) ایک قسم کا کیکڑا ۔

Lobster-creel : (a) جھینگا مچھلی پکڑنے کی جال ٹوکری ۔

Lobster-joint : (n) آلے کا جوڑ جو جھینگا کے پنجے کے جوڑ سے مشابہ ہوتا ہے ؛ قفلی جوڑ ۔

Lobster-louse : (n) جھینگے کا طفیلی کیڑا ۔

Lobster-moth : (n) پیلہ پروانہ ۔

Lobster-pot : (n) دیکھو Lobster creel

Lobster-smack : (n) (مزاحاً) فوجی گاڑی ۔

Lobster-tail : (n) زرہ جو جھینگے کی دُم کی طرح جوڑی ہوئی رہتی ہے ۔

Lobster-tailed : (a) جھینگے کی دُم کی طرح جوڑی ہوئی زرہ پہنے ۔

Lobular : (a) (۱) لو دار ؛ گوشک دار ۔ (۲) فصی (نمونیا) ؛ جزوی (نمونیا) ۔

Lobulate : (a) گوشک دار ۔

Lobulated : (a) دیکھو Lobulate

Lobulation : (n) گوشک کی تشکیل ؛ گوشک دار ہونا ۔

Lobulato : (prifix) جز و ترکیبی بہ معنی "گوشک دار اور ........" ۔

Lobule : (n) گوشک ؛ چھوٹی لو ۔

Lobus : (n) فص ؛ فصوص ۔

Local : (n) موقع ؛ موقع واردات ؛ مقام وقوع ۔

Local : (a) (۱) مقام کا ؛ متعلق بہ مقام ۔ (۲) دیسی ؛ مقامی ؛ کسی خاص مقام سے متعلق ۔ (۳) ایک خاص مقام

تك محدود ؛ جزوی ؛ ایك حصے کا (درد ، مرض ، علاج وغیرہ) ۔ (٤) (ریاضیات) طریقی ؛ متعلق بہ طریق ۔ (٥) (ڈاکخانہ) اپنے شہر یا ضلع کا ۔

Local : (n) (١) کسی خاص مقام کا باشندہ ؛ مقامی شخص ؛ مقامی ڈاکٹر ، وکیل یا اور کوئی پیشہ ور ۔ (٢) مقامی واعظ (میتھوڈسٹ فرقے کا) ۔ (٣) (اخبار میں) مقامی خبریں ۔ (٤) ڈاك خانے کے ٹکٹ جو کسی خاص ضلع میں رائج ہوں ۔ (٥) لوکل ؛ وہ ٹرین جو دو قریب کے مقامات کے درمیان چلتی ہے ۔ (٦) (جمع) مقامی امتحان یا امتحانات ۔ (٧) مقامی رنگ ؛ (ناول وغیرہ میں) زمانی و مکانی جزئیات ؛ قصے کے زمانے یا موقع کی مناسب چیزیں ۔ (٨) (نقاشی) انفرادی رنگ (مجموعی رنگ کے مقابلے میں) الگ الگ چیزوں کا رنگ ۔ (٩) (تلغرافی) مقامی بیٹری یا دور ۔

The local : شراب خانہ جو پڑوس میں واقع ہو ۔

Local action : (n) (برقیات) مقامی عمل ۔

Local anesthesia : (n) مقامی یا جزوی بے حسی ۔

Local attraction : (n) قطب نما پر جہاز کے فولادی حصے کا اثر ۔

Local battery : (n) مقام نَور والی بیٹری ۔

Local circuit : (n) (برقیات) مقامی دور ۔

Local colour : (n) (١) انفرادی رنگ ؛ الگ الگ چیزوں کا رنگ ۔ (٢) مقامی رنگ (ادب) ۔

Local examination : (n) مقامی امتحان ۔

Local government : (n) مقامی حکومت ۔

Local option : (n) وہ اصول جس کے ذریعے سے کسی ضلع کے باشندے اپنے یہاں شراب کی فروخت بند کر سکتے ہیں ؛ قانون اختیار مقامی ۔

Local preacher : (n) مقامی واعظ ۔

Local rank : (n) دوسرے ملکوں میں کام کرنے والے برطانوی فوجی افسروں کا مقامی عہدہ ۔

Local time : (n) مقامی وقت ۔

Local veto : (n) دیکھو Local option

Localism : (n) (١) کسی مقام سے وابستہ ہونا ؛ اپنے شہر یا ضلع سے وابستہ ہونا ؛ محدود وطن پرستی ۔ (٢) نظر یا خیالات کا مقامی حالات تك محدود ہونا ؛ محدود خیالی ۔ (٣) مقامی چیزوں کی حمایت ۔ (٤) مقامی محاورہ ؛ مقامی رسم ۔

Localist : (n) محدود وطن پرست ؛ محدود خیالی کا حامی ؛ مقامی چیزوں کی حمایت کرنے والا ؛ مقامی چیزوں کا ماہر ؛ بیماریوں کی جڑ مقامی وجوہات سے ملانے والا ۔

Localistic : (a) مقامی صفت یا پیدائش بتانے والا ۔

Locality : (n) (١) موقع ؛ محل ؛ مقام ؛ جگہ ۔ (٢) کسی چیز کا موقع یا محل وقوع ۔ (٣) مقامات یاد رکھنے یا شناخت یاد کرنے کی صفت ؛ اپنا راستہ معلوم کرنے کی قوت ؛ راہ کی اٹکل ۔ (٤) کسی مقام کی خصوصیات ۔ (٥) (قانون) کسی ضلع یا علاقے تك محدود رکھنا یا کرنا ۔ (٦) (نفسیات) حِس مقام ۔

Sense of locality : حس مقام ۔

Localizable : (a) مقامی بننے کے قابل ؛ قابل تخصیص مقامی ۔

Localization : (n) کسی خاص مقام میں مقید یا محدود کرنا ؛ مقامی رنگ میں رنگنا ؛ مقامی بنانا ۔

Localize : (v) (١) کسی خاص مقام کی خصوصیات پیدا کرنا ؛ مقامی رنگ میں رنگنا ۔ (٢) کسی مقام میں محدود کرنا ؛ کسی مقام سے مختص کرنا ؛ مقام بندی ؛ تعین مقام ؛ تمرکز ۔ (٣) ضلع سے متعلق کر دینا ؛ مرکز سے ہٹا کر مقامی بنا دینا ۔ (٤) (توجہ کو) مجتمع کرنا ؛ مرتکز کرنا ۔

Locally : (adv.) مقامی طور پر ؛ (کسی خاص) شہر یا گاؤں کے

Loch : (n) (طب) لعوق -

Loch : (n) رگ معدن کا شگاف (خصوصاً سیسے کی کان کا) -

Lochaber : (n) ایک قسم کا بڑا تبر نیزہ جس میں مضبوط قسم کا بك لگا رہتا تھا -

Lochage / Lochagus : (n) (قدیم یونان) Lochus کا سپہ سالار -

Lochan : (n) تالاب -

Loche : (n) دیکھو Loach

Lochia : (n) نفاس ؛ لوچیا -

Lochial : (a) نفاس سے متعلق -

Lochus : (n) (قدیم یونان) اسپارٹا اور دوسرے صوبے میں فوج کی ایك ڈویژن -

Lock : (n) (۱) لٹ ؛ زلف ؛ کاکل ؛ (جمع) سر کے بال ؛ موئے سر - (۲) روئی کا پہل یا گالا ؛ اون کا گچھا - (۳) پوال (پیال) وغیرہ کی ایك مقدار ؛ مٹھی بھر ؛ گود بھر -

Lock : (n) (۱) قفل ؛ تالا - (۲) وہ پرزہ جو پہیے یا چرخی کو گھومنے سے روك دے - (۳) بندوق کا گھوڑا - (٤) بند (نہر کا) - (٥) (انجینیرنگ) جس کمرے میں ہوا کے دباؤ سے کام کیا جاتا ھے اسی کے سامنے کا کمرہ ؛ بند کمرے کا پیش کمرہ - (٦) (مجمع یا گاڑیوں کا) دب کر رہ جانا ؛ ضیق ؛ کشمکش - (۷) امراض خبیثہ کا شفا خانہ - (۸) گاڑی کے اگلے پہیے کا ادھر اُدھر بہکنا - (۹) (چوروں کا عامیانہ) مال مسروقہ کا لینے والا ؛ وہ مکان جہاں مال مسروقہ لیا جاتا ھے -

Lock : (v) (۱) قفل دینا ؛ تالا لگانا ؛ بند کرنا ؛ مقفل کرنا ؛ مقفل ہونا ؛ (دروازے میں) محبوس کر دینا - (۳) احاطہ کرنا ؛ گھیرنا - (٤) (مجازاً) سات قفلوں میں رکھنا ؛ ہوا نہ لگنے دینا - (٥) (مجازاً) معطل کر دینا (حواس وغیرہ) - (٦) کسنا ؛ جکڑ

اندر ؛ (جسم کے) ایك حصے میں -

Locanda : (n) اقامت گھر یا سرائے -

Locarno : (n) وہ عہد نامجات جو ۱۹۲۵ء میں بہ مقام لوکارنو (سوئٹزر لینڈ) ، فرانس ، جرمنی ، بیلجیم ، انگلستان اٹلی میں ہوئے تھے جن کی رو سے حد و ممالك کی حفاظت اور امن و امان کی شرائط ہوئی تھیں ؛ عہد نامۂ لوکارنو -

Locate : (v) (۱) (کسی جگہ) جمانا ؛ قائم کرنا - (۲) واقع ہونا - (۳) کسی چیز کا مقام یا محل وقوع بنانا - (٤) ٹھیك جگہ دریافت کرنا - (٥) قبضے میں لینا ؛ متصرف ہونا (زمین ، کان وغیرہ) - (٦) حصہ دینا ؛ بانٹنا ؛ تقسیم کرنا - (۷) کسی خاص مقام سے منسوب کرنا - (۸) اپنی جگہ پر رہنا - (۹) (قانون) کرایہ پر دینا -

Location : (n) (۱) موقع ؛ محل ؛ مقام ؛ تعینِ مقام - (۲) پیمائش کیا ہوا ؛ قطعۂ زمین (خصوصاً کان کنی میں) - (۳) قطعۂ زمین کی پیمائش - (٤) کھیت یا ٹھہرنے کی جگہ (آسٹریلیا) - (٥) (سنیما سازی) اسٹوڈیو سے باہر کا وہ حصہ جہاں فلم بنائی جاتی ھے -

Contract of location : اشیائے منقولہ کو کرایہ پر استعمال کے لئے دینے یا لینے کا معاہدہ -

Locative : (a) (۱) موقع یا مقام سے متعلق - (۲) (قواعد) ظرفی (حالت) - (۳) کسی چیز کا مقام یا جائے وقوع متعین کرنے والا -

Locative : (n) (قواعد) ظرف مکان -

Locator : (n) (۱) کرائے پر دینے والا - (۲) پیمائش کر کے حدود معین کرنے والا ؛ مقام شناس -

Locellate : (a) درجك دار -

Locellus : (n) درجك -

Loch : (n) جھیل ؛ پہاڑی جھیل ؛ بند کھاڑی -

Lock-pully : (n) جفت چرخیاں جو مل کر یا علاحدہ علاحدہ کام میں لائی جا سکتی ہیں۔

Lock-rail : (n) (دروازے کی) قفل پٹی۔

Lock-spring : (n) گھڑی کے خانے کو بند کرنے اور کھولنے کی کمانی۔

Lock-step : (n) (فوج) ایک قدم جس میں ایک شخص کی ایڑی دوسرے کے پنجے سے تقریباً سٹا دی جاتی ہے۔

Lock-stitch : (n) مشین کا بخیہ جس کے ذریعہ سے دو ڈورے گونتھے جاتے ہیں۔

Lock-up : (n) (۱) رات کو مدرسے وغیرہ کو مقفل کر دینے کا وقت۔ (۲) سرمائے کا بغیر آمدنی پھنسا رہنا۔ (۳) حوالات۔

Lock up : (v) (۱) (فوج) پچھلی صف کا اگلی صف سے اس قدر متصل کوچ کرنا کہ پاؤں سے پاؤں لگتا چلے ؛ بھڑ کر چلنا۔ (۲) مقفل کرنا ؛ تالا بند کرنا۔

Lock-up house : (n) حوالات۔

Lock-up shop : (n) علاحدہ کمرہ جو دکان کی طرح استعمال کیا جاتا ہے اور رات کو مقفل کردیا جاتا ہے۔

Lock washer : (n) سوراخ اور چھلا جو پیچ یا ڈھبری کے نیچے جکڑنے کے لئے لگایا جاتا ہے۔

Lockable : (a) جو مقفل ہو سکے۔

Lockage : (n) (۱) (بند کے ذریعے سے) پانی کے اتار چڑھاؤ کی مقدار۔ (۲) بندیانہ (بند کے استعمال کا محصول)۔ (۳) بند کا استعمال ؛ بندوں کی مجموعی تعداد۔

Lockaid gun : (n) تالا کھولنے کا ایک اوزار۔

Locked : (a) (۱) مقفل۔ (۲) لڑائی میں گتھے ہوئے ؛ دست و گریباں۔ (۳) ہم آغوش ؛ ہم کنار۔ (٤) (گھٹنے کا جوڑ) محدود حرکت والا ؛ جو محدود حرکت کرسکے یا پوری طرح سیدھا نہ ہو سکے۔

دینا ؛ کھٹکا وغیرہ لگنا یا لگانا۔ (۷) گونتھنا ؛ الجھانا ؛ پھنسانا۔ (۸) (فوج) پچھلی صف کا اگلی صف سے اس قدر متصل کوچ کرنا کہ پاؤں سے پاؤں لگتا چلے ؛ ٹھہر کر چلنا۔ (۹) شہر میں بند باندھنا ؛ بند میں کشتی جانا یا لے جانا۔ (۱۰) (شمشیرزنی) مخالف کی تلوار کے گرد بایاں ہاتھ دے کر اسے چھیننا۔ (۱۱) (جانوروں کا) لڑائی میں سینگ میں سینگ پھنس جانا۔ (۱۲) (مجازاً) جھگڑا کرنا ؛ لڑنا۔ (۱۳) زور سے بھینچنا ؛ گتھم گتھا ہونا۔ (١٤) اگلے پہیے کے اِدھر اُدھر بہکنے کی گنجائش رکھنا۔ (۱۵) (نہر) بند بنانا ؛ دریا کے کچھ حصوں کو بند کے ذریعے بند کرنا۔

To lock up a forme : (طباعت) ٹائپ یا اوراق کو دھات کے فریم میں کسنا (چھاپنے کے لئے)۔

Lock-bay : (n) (نہر کے) بند کے دروازے کے درمیان کا پانی۔

Lock-chamber : (n) بغلی دیوار اور بند کے دروازوں کی درمیانی جگہ۔

Lock hole : (n) دیکھو Key hole

Lock horns : (v) (جانوروں کا) لڑائی میں سینگ میں سینگ پھنسانا۔

Lock-hospital : (n) شفاخانہ امراض خبیثہ۔

Lock-jaw : (n) دانت پچی ؛ فک بستگی ؛ کزاز ؛ چاندنی۔

Lock-jawed : (a) (۱) فک بستہ۔ (۲) (مجازاً) بولنے سے قاصر۔

Lock-nut : (n) زائد ڈھبری جو روک کی غرض سے ایک دوسری پر کس دی جاتی ہے ؛ قفلی ڈھبری۔

Lock-on : (v) رڈار کے ذریعہ نشانے کو خودبخود دیکھ لینا اور اس سے پیچھا کرنا۔

Lock-out / Lock out : (n) دربندی۔

Lock out : (v) (۱) کارخانے کے مالک کا مزدوروں کو معطل کرکے اطاعت پر مجبور کرنا۔ کارخانے کی دربندی کرنا۔ (۲) دروازہ مقفل کر کے کسی آدمی کو اندر نہ آنے دینا۔

Locked groove : (v) (گراموفون) ریکارڈ کی آخری بند لکیر ۔

Locked-in : (a) مستحکم ۔

Locked jaw : (n) (۱) دانت بچی ۔ (۲) فك بستگی ؛ کزاز ؛ چاندنی ۔

Locker : (n) (۱) قفل لگانے والا ؛ تالا لگانے والا ؛ مقفل کرنے والا ؛ بند کرنے والا ۔ (۲) مقفل الماری ۔ (۳) (بحری) کپڑے ، گولا بارود وغیرہ رکھنے کا خانہ یا صندوق ۔ (٤) کبوتر خانے کا ایك خانہ ؛ موکھا ؛ کبوتر چھید ۔ (٥) (کلیسا) مقدس روٹی اور شراب رکھنے کی الماری جو قربان گاہ کے نزدیك دیوار میں ھوتی ھے ۔

Davy john's locker : سمندر ( سمندر میں مرنے والوں کے مدفن کے طور پر) ۔

Laid in the lockers : مردہ ؛ مرا ھوا ؛ مرحوم ۔

(Not) a shot in the locker : جیب خالی ؛ کوئی امید نہیں ۔

Locket : (n) (۱) تلوار کی میان پر لوھے کا پتر یا پٹی ۔ (۲) لاکٹ ؛ ڈھولنا ؛ (سونے یا چاندی کا) جس میں یادگار کے طور پر بالوں کی لٹ یا تصویر رکھتے ھیں ۔

Lockfast : (n) (۱) مقفل ؛ بند ۔ (۲) (میکانیات) کسنے والا ۔

Lockian : (a) لاکی ؛ جاں لاك کا اس کے فلسفہ کا ۔

Lockian : (n) لاك کا پیرو ۔

Lockianism : (n) لاك اور اس کے پیروؤں کا نظریہ ۔

Lockist : (n) جان لاك کا متبع ؛ لاکی ۔

Lockless : (a) (۱) بے قفل ؛ بے تالا ۔ (۲) بے بند ۔

Lockman / Locksman : (n) (۱) Isle of man میں وہ عہدہ دار جسے کارونر (Coroner) کے طلب کرنے کا اختیار ھے ۔ (۲) نہر کے بند کا محافظ یا چوکیدار ۔

Locksmith : (n) قفل ساز ۔

Locky : (a) لٹ سے متعلق ؛ زلفوں سے متعلق ۔

Loco : (n) لوکو ؛ ایك پھلی دار پودا جسکو کھانے سے مویشیوں کو دماغ کی بیماری ھو جاتی ھے ۔

Loco : (n) Locomotive کا مخفف ۔

Loco-descriptive : (a) مقامی مناظر بیان کرنے کے شائق ۔

Loco-disease : (n) گھوڑے کے دماغ کی ایك بیماری جو "لوکو" کھانے سے ھوجاتی ھے ۔

Loco-foco : (n) (۱) امریکا (ڈیموکریٹك پارٹی) کے "مساوی حقوق" کی شق کا نام ۔ (۲) ڈیموکریٹك پارٹی کا رکن ۔

Locofocoism : (n) ڈیموکریٹك پارٹی کا نظریہ ۔

Locomobile : (a) خودرو ۔

Locomobile : (n) خودرو موٹر گاڑی کا انجن ۔

Locomote : (v) (حیاتیات) ایك جگہ سے دوسری جگہ حرکت کرنا ؛ نقل مکان کرنا ۔

Locomotion : (n) (۱) نقل مکان ؛ حرکت ؛ قوت حرکت ؛ رفتار ۔ (۲) طریق سفر ۔

Locomotive : (a) (۱) متعلق بہ نقل مکاں ؛ حرکت کے متعلق ؛ (مزاحاً) سفر کا ؛ سفر کے متعلق ۔ (۲) چلنے والا ؛ متحرك کرنے والا ۔ (۳) حرکت دینے والا ؛ حرکی ۔

Locomotive : (n) (۱) انجن ؛ ریل کا انجن ۔ (۲) (عام) (جمع) ٹانگیں ۔ (۳) گاڑی کھینچنے والا جانور ؛ حراکہ ؛ حراك ۔ (٤) اسکول یا کالج کے کھیل کود کا نعرہ آفریں (جو شروع میں آہستہ مگر بعد میں تیز ھوجاتا ھے) ۔

Locomotive car : (n) مصنوعی انجن ؛ انجن مع ڈبا ۔

Locomotive engine : (n) ریل کا انجن ۔

Locomotive faculty : (n) حرکی قوت ۔

Locomotive power : (n) دیکھو Locomotive faculty

Locomotive tailor : (n) آوارہ گرد مزدور ۔

Locomotively : (adv.) متحرك طور پر ؛ حرکی طور پر ۔

Locomotiveness : (n) متحرك ہونا ؛ حرکی ہونا ۔

Locomotivity : (n) دیکھو Locomotiveness

Locomotor : (n) حرکت کی صلاحیت رکھنے والا ۔

Locomotor : (a) نقل و حرکت سے متعلق ؛ (شخص یا شے) جس میں حرکت کی صلاحیت ہو ۔

Locomotor ataxy : (n) لڑکھڑاتی چال ۔

Locomotory : (a) نقل مکان سے متعلق ؛ نقل و حرکت کی قوت والا ؛ متحرك ۔

Loculament : (n) دُرج ؛ خانہ ۔

Locular : (a) دُرج دار ؛ خانہ دار ۔

Loculate : (a) دیکھو Locular

Loculated : (a) دیکھو Locular

Loculation : (n) دُرج دار ہونا ۔

Loculicidal : (a) (نباتیات) دُرج دُر ۔

Loculicidally : (adv.) دُرج دُر طور پر ۔

Loculose / Loculous : (a) دُرج دار ۔

Loculus : (n) (۱) (نباتیات و حیاتیات) دُرج ؛ خانہ ۔ (۲) قدیم مقبروں کی وہ کوٹھری جس میں لاش یا خاك دان (راکھ دان) رکھا جاتا ہے ۔ (۳) جوف عظم ۔

Locum-tenency : (n) نیابت ؛ قائم مقامی ۔

Locum-tenens : (n) نائب ؛ قائم مقام ؛ خصوصاً نائب پادری یا ڈاکٹر ۔

Locus : (n) (۱) موقع ؛ محل وقوع ؛ کسی چیز کی ٹھیك جگہ یا مقام ۔ (۲) (ریاضیات) طریق ؛ چیز ؛ لوکس ۔ (۳) موضوع ؛ مضمون ۔

Locus classicus : (n) مستند عبارت ؛ قول فیصل ؛ کسی موضوع پر سب سے مستند عبارت ۔

Locus communis : (n) منتخبات ۔

Locus in quo : (n) موقع واردات ؛ کسی واقعہ کا محل وقوع ۔

Locus poenitentiae : (n) (۱) ندامت گاہ ۔ (۲) لوٹنے کا موقع ؛ فیصلہ کن قدم اٹھانے سے پہلے پیچھے ہٹنے کا موقع ۔

Locus standi : (n) مسلمہ حیثیت ؛ مداخلت کا حق ؛ عدالت میں حاضر ہونے کا حق ؛ موقف ؛ حیثیت مشخصہ ۔

Locust : (n) (۱) ٹڈی ؛ ٹیڑی ؛ ملخ ؛ جراد ؛ جرادہ ۔ (۲) ایك درخت کے پھل کا نام ؛ خرنوب ۔ (۳) (مجازاً) تباہ کن شخص ۔ (٤) درخت اقاقیا ۔

Locust : (v) نرغہ کرنا اور چٹ کرجانا ۔

Locust-bean : (n) خرنوب کا پھل ۔

Locust-beetle : (n) ایك قسم کا دراز قرنہ بھونرا ۔

Locust-bird : (n) ملخ خور ؛ ایك پرند جو ٹڈی کھاتا ہے ۔

Locust-borer : (n) دیکھو Locust-beetle

Locust eater : (n) ملخ خور ۔

Locust-tree : (n) (۱) درخت اقاقیا ۔ (۲) درخت خرنوب ۔ (۳) نیوزی لینڈ کا ایك پھلی دار درخت ۔

Bastard Locust-tree : جزائر غرب الہند کا درخت اقاقیا

یا خرنوب ۔

Honey Locust-tree : مشرقی امریکا کا ایک آرائشی درخت ۔

Locution : (n) (۱) انداز تقرر ؛ طرز گفتگو ؛ طرز تکلم ۔ (۲) محاورہ ، لفظ یا فقرہ (فصاحت کے اعتبار سے) ۔

Locutory : (n) (۱) خانقاہ ، دیوان خانہ یا گفتگو کا کمرہ ۔ (۲) جالی دار پردے کی دیوار جس کے پیچھے سے خانقاہ کے رہنے والے باہر کے لوگوں سے گفتگو کرسکتے ہیں ۔

Lode : (n) (۱) (زیر آب اراضی میں) پانی کا کٹاؤ ؛ نالا ۔ (۲) (کان کنی) وہ درز جس میں خام دھات ہوتی ہے ؛ کچی دھات کی پرت ؛ رگِ معدن ۔ (۳) چمبک پتھر ؛ سنگ مقناطیس ۔

Lodestar : (n) دیکھو Load star

Lodestone : (n) دیکھو Load stone

Lodge : (n) (۱) چھوٹا سا مکان ۔ (۲) بڑے مکان یا پھاٹک کی کوٹھری (جس میں مالی یا خدمت گار رہتا ہے) ۔ (۳) ڈیوڑھی ؛ دربان خانہ ۔ (٤) (فری میسن وغیرہ کا) دیوان ؛ جلسہ گاہ ؛ جلسہ ۔ (٥) (کیمبرج میں) کالج کے صدر کی قیام گاہ ۔ (٦) بھٹ ؛ بعض جانوروں کے رہنے کی جگہ ۔ (۷) امریکا کے قدیم باشندوں کا خیمہ یا جھونپڑا ۔ (۸) جنگل یا ویران جگہ میں نیا گھر (جو شکار کے موسم میں کام آتا ہے) ۔ (۹) (کان کنی) عمودی سرنگ سے ملحق کمرہ (جس میں خام دھات رکھی جاتی ہے) ۔ (۱۰) مقامی انجمن ؛ قومی انجمن کی شاخ ۔ (۱۱) سرائے یا ہوٹل ۔

Grand lodge : فری میسنوں کی مجلس انتظامیہ ۔

Orange lodge : آئر لینڈ کے فری میسنوں کی مجلس انتظامیہ ۔

Lodge : (v) (۱) رات کو ٹھہرنا ؛ ٹکانا ۔ (۲) (مستقل طور پر) گھر میں رکھنا ؛ مہمان رکھنا ۔ (۳) ٹھہرانا ؛ قیام کا انتظام کرنا ؛ (آرام یا تکلیف سے) رہنا ؛ قیام کرنا ؛ رات گزارنا ۔ (٤) مسکن یا قیام گاہ کا کام دینا یا رہنے کی گنجائش رکھنا ؛ رہنا ۔ (٥) (امانت) رکھنا ؛ رکھوانا ؛ سپرد کرنا ۔(٦) (درخواست یا ضابطہ) داخل کرنا ؛ پیش کرنا ؛ (دعوے) دائر کرنا ۔ (۷) (اختیار) سونپنا ؛ سپرد کرنا ؛ بخشنا ۔ (۸) (ہوا کا فصل کو) بچھا دینا ؛ لٹا دینا ؛ گرادینا ۔ (۹) بٹھا دینا ؛ جما دینا ؛ بیٹھ جانا ؛ جم جانا ۔ (۱۰) رہنا ؛ قیام کرنا ؛ سکونت اختیار کرنا ؛ واقع ہونا ۔ (۱۱) (کسی کے گھر میں) کرائے کے کمرے میں رہنا ۔ (۱۲) ہرن کے رہنے کی جگہ دریافت کرنا ۔ (۱۳) (شکار) (ہرن کا) اپنے باڑے میں جانا ۔ (١٤) (فصل کا ہوا سے) گرجانا ؛ بچھ جانا ۔ (١٥) (درخت کو) اس طرح گرانا کہ دوسرے درخت میں جاکر لٹک جائے ۔

Lodgeable : (a) رہنے کے لائق ؛ قابلِ رہائش ۔

Lodged : (a) (نقابت) زمین پر لیٹا ہوا (ہرن وغیرہ) ۔

Lodgement / Lodgment : (n) (۱) (فوج) دشمن سے چھینا ہوا دھس ؛ مورچہ ۔ (۲) قدم ٹکانے کی جگہ ۔ (۳) (قانون) ادخالِ زر ؛ روپیہ جمع کرنا یا داخل کرنا ؛ جمع شدہ یا داخل شدہ رقم ۔ (٤) تہ یا ڈھیر (جو کسی چیز کے گرنے سے جمع ہوجائے) ۔ (٥) بندوق کی نال کا وہ حصہ جہاں کارتوس رہتا ہے ۔ (٦) کرائے کے کمرے میں رہنا ؛ قیام کرنے کی گنجائش ۔

To make or find a lodgement : محفوظ مقام پالینا یا بنا لینا ؛ پاگاہ پا لینا ؛ قدم جمانے کی جگہ پا لینا یا بنا لینا ۔

Lodger : (n) (۱) ٹھہرنے والا ؛ قیام کرنے والا ؛ رہنے والا ؛ ساکن ۔ (۲) کرایہ دار مہمان ۔

Lodger-franchise : (n) کرایہ داروں کا حقِ رائے دہی یا دہندگی ۔

Lodging : (n) (۱) ٹھہرانا ؛ ٹکانا ؛ رہنا ۔ (۲) کرائے کے کمرے میں رہنا ۔ (۳) مسکن ؛ اقامت گاہ ؛ مکان ۔ (٤) (جمع) کالج یا جامعہ کے لڑکے کے رہنے کا مکان (جو نہ والدین کے ساتھ رہے اور نہ کالج میں) ۔

Board and lodging : قیام و طعام ۔

Judges lodgings : تحقیقات کے دوران ججوں کے رہنے کی جگہ ۔

Lodging -house: (n) مکان جس میں کمرے یا کوٹھریاں کرائے پر دی جاتی ہیں ۔

Lodging-money : (n) وہ بھتہ جو حکومت ان افسران اور فوجیوں کو دیتی ہے جنہیں چھاؤنی میں رہنے کی جگہ نہیں ملتی ۔

Lodging-room : (n) سونے کا کمرہ ؛ خواب گاہ ۔

Lodicule : (n) (نباتیات) گھاس کا زہر ؛ بغچی حول ؛ نخالك ۔

Loess /Loss : (n) (ارضیات) غباری تودہ ؛ زردی مائل بھورے رنگ کی چکنی مٹی کی تہ ۔

Loft : (n) (۱) اٹاری ؛ کوٹھا ؛ بالاخانہ ؛ پنچھتی ۔ (۲) اصطبل کا بالاخانہ ۔ (۳) کبوتروں کے کابك ؛ کبوتر خانہ ۔ (٤) کبوتروں کا جھنڈ یا غول ۔ (٥) گرجے یا بڑے کمرے کی بالائی نشست گاہ (گیلری) ۔ (٦) (گولف کے بلے کے سرکا) عمود سے پیچھے کی طرف ڈھلان ؛ گیند کو اونچا مارنا ؛ (گیند کو) اوپر اٹھانے والی ضرب ۔ (۷) دھاگے (خصوصاً اون) کی لچك ۔

Loft : (v) (۱) بالاخانہ بنانا ۔ (۲) (گولف) اونچا مارنا یا اچھالنا ؛ (گولف کی گیند کو کسی جگہ سے) پار کرنا ۔ (۳) (جہاز یا ہوائی جہاز کے دھڑ کا) خاکہ تیار کرنا ۔

Loft-dried : (a) خشکندہ ؛ بالاخانے میں سکھایا ہوا ۔

Lofter : (n) (گولف) بلا جس سے گیند کو اونچا مارتے ہیں ۔

Loftily : (adv.) عالی دماغی سے ؛ تمکنت سے ؛ رفعت سے ؛ شان سے ؛ طمطراق سے ۔

Loftiness : (n) بلندی ؛ رفعت ؛ تمکنت ؛ شان و شوکت ؛ بلند پروازی ؛ سر بلندی ۔

Lofting : (n) (۱) چھت ؛ فرش ؛ سقف ۔ (۲) جہاز یا ہوائی جہاز یا اس کے کسی حصے کا ڈھانچہ کھڑا کرنا ۔

Lofty : (a) (۱) بلند ؛ بہت اونچا ؛ اعلیٰ ؛ رفیع ؛ سربہ فلك ۔ (۲) (طور طریقہ) شکرانہ ؛ پر تمکین ؛ پر وقار ۔ (۳) بلند مرتبہ ؛ رفیع الشان ؛ عالی منزلت ؛ بلند پایہ ؛ سر بلند ؛ ممتاز ؛ بلند پرواز ؛ پر شوکت ؛ (شاندار) طمطراق کا ۔ (٤) غیر عملی ۔

Log : (n) (۱) لکڑی کا کندہ ؛ کولا ؛ لٹھا ۔ (۲) جہاز کی رفتار ناپنے کا تریندا ؛ جہاز کا رفتار پیما؛ چال ناپ ۔ (۳) جہاز کی رفتار وغیرہ کا روز نامچہ ۔ (٤) (اجرت پر کام کرنے والے) درزی کا روز نامچہ ۔ (٥) (کان کنی) وزن جو کان میں جانے والے رسے کے دوسرے چھور سے باندھ دیا جاتا ہے تاکہ رسی چرخی پر پھسل نہ سکے ۔ (٦) لکڑی کا کندہ جو آدمی یا جانوروں کے پاؤں سے چال روکنے کے لئے باندھتے ہیں ؛ چال روك ۔ (۷) (آسٹریلیا کا عامیانہ) جیل ؛ قید خانہ و حوالات ۔ (۸) لاگ ؛ رفتار ؛ ترقی یا کردگی کی روداد ۔

In the log : ناتراشیدہ حالت میں ۔

King log : شاہ شطرنج ؛ نام کا بادشاہ ۔

To float /-lie /-fall like a log : بے حس و حرکت تیرتے رہنا ؛ بیہوش ہو کر گرنا ؛ بے حس و حرکت یا بے سکت پڑے رہنا ۔

To have a log to roll : (ایك دوسرے سے) تعاون کرنا ۔

To heave/- throw the log : لکڑی کے کندے کو اٹھانا ۔

To sail or calculate one's way by the log : جہاز کے رفتار پیما سے جہاز کا محل اور رخ دریافت کرنا یا معلوم کرنا ۔

Log : (n) رقیق شے ناپنے کا ایك عبرانی پیمانہ ۔

Log : (v) (۱) چیر کر کندے بنا لینا ؛ لٹھے یا کولے کاٹنا ۔ (۲) (طے شدہ مسافت) روزنامچے میں چڑھانا ؛ جہاز کے روزنامچے میں اندراج کرنا ؛ (جہاز کا) طے کرنا (مسافت) ۔ (۳) (ملاح کا نام اور قصور) روز نامچے میں درج کرنا ؛ جرمانہ کرنا ۔

Log : (v) جھلانا ؛ جھولنا ۔

Log : (n) Logarithim / Logarithmic کا مخفف ۔

Log-board : (n) لکڑی کا تختہ جس پر جہاز کا کچا روزنامچہ لکھا رہتا ہے ۔

Log-book : (n) (۱) وہ کتاب جس میں جہاز کی رفتار وغیرہ درج ہوتی ہے ؛ جہاز کا روزنامچہ ؛ سیاح کا روزنامچہ ۔ (۲) ابتدائی مدرسوں کے معلم کا رائے نامہ ۔ (۳) درزی کے کام کا روز نامچہ ۔

Log-cabin : (n) لٹھوں یا کندوں کی بنی ہوئی جھونپڑی ۔

Log-canoe : (n) ڈونگی جو ایک درخت کے تنے کو کھوکھلا کر کے بنائی گئی ہو ۔

Log-chip : (n) چوبی ربع جو پانی میں کھڑا رہتا ہے ۔

Log-house : (n) لٹھوں یا کندوں سے بنا ہوا گھر ۔

Log-juice : (n) (عام گھٹیا) تیز میٹھی شراب ۔

Log-knot : (n) (بحری) جہاز کے رفتار پیما کی ڈوری کی گرہ (لمبائی ظاہر کرنے کے لئے) ۔

Log-line : (n) (بحری) ڈوری جو جہاز کے رفتار پیما میں بندھی ہوئی ہوتی ہے ۔

Log-man : (n) آرامل میں لکڑی ڈھونے یا کاٹنے والا شخص ۔

Log-perch : (n) شمالی امریکا کی ایک دریائی مچھلی ۔

Log-reel : (n) چرخی جس پر جہاز کے رفتار پیما سے بندھی ہوئی ڈوری لپیٹی جاتی ہے ۔

Log-roll : (v) (۱) مسودہ' قانون کو آپس کے اتحاد سے منظور کرانا ۔ (۲) ایک دوسرے کو بڑھانا ۔

Log-roller : (n) (۱) (سیاست یا ادبی تنقید میں) ایک دوسرے کو بڑھانے والا ۔ (۲) آرا پر لکڑی چڑھانے کی ایک ترکیب ۔

Log-rolling : (n) (۱) لکڑی کے کندوں کو کسی مقام تک ڈھکیل کر لے جانا ؛ کندوں کو ڈھکیلنے کے واسطے تعاون کے لئے جلسہ ۔ (۲) (سیاسی سازش) سیاسی تعاون کے لئے اتحاد ۔ (۳) (ادبی اشاعتوں میں) ایک دوسرے کو بڑھانا ۔

Log-ship : (n) چوبی لٹھا یا شہتیر جو پانی میں کھڑا رہتا ہے ۔

Log-slate : (n) بڑی سلیٹ جو Log-board کی جگہ استعمال ہوتی ہے ۔

Log-work : (n) (۱) عمارت میں کندوں کی ترتیب ۔ (۲) روزنامچہ یا جہاز کا روزنامچہ لکھنا ۔

Logan-berry : (n) ایک پھل جو رس بھری اور بلیک بیری کے پیوند سے پیدا ہوتا ہے ۔

Logan-stone / Loggan-stone : (n) متوازن پتھر ؛ بھاری پتھر جو توازن کی حالت میں ہو اور چھوتے ہی ہلنے لگے ۔

Logaoedic : (a & n) (عروض) ڈیکٹل (-uv) (ٹروکی (-u) یا اتالیسٹ (-vo) اور آئیمب (-u) پر مشتمل (مصرعہ) ۔

Logarithm : (n) (۱) لوگارتم ؛ حساب کا ایک قاعدہ ؛ لوگارتھم ۔ (۲) قوت جس تک ایک خاص عدد کو بڑھانا چاہئیے کہ دیا ہوا عدد حاصل ہو ۔

Logarithmic : (a) لوگارتھی ؛ لوگارتھم کے متعلق ۔

Logarithmical : (a) دیکھو Logarithmic

Logarithmically : (adv.) لوگارتھم کی رو سے ۔

Loge : (n) (۱) عارضی دکان ۔ (۲) (فرانسیسی) تھیٹر وغیرہ میں بکس ۔

-loger : (suffix) لاحقہ جو پہلے اسم فاعل بنانے کے لئے استعمال ہوتا تھا اب اس کی جگہ Logist استعمال کرتے ہیں ۔

Logged : (a) (۱) بھاری بھرکم بنایا ہوا ۔ (۲) (پانی) ٹھہرا ہوا ؛

جامد ؛ ساکن ۔ (۳) (جہاز) پانی بھرا ۔ (٤) درخت کاٹ کر صاف کی ہوئی (زمین) ۔

Logger : (n) (۱) لکڑی کا کندہ بنانے والا ؛ درخت کاٹنے والا ۔ (۲) حرارت اور نمی وغیرہ ریکارڈ کرنے کا خودکار آلہ ۔

Logger-head : (n) (۱) کندہ ناتراش ؛ گاؤدی ؛ احمق ؛ ابلہ ؛ بیوقوف ۔ (۲) ایک آہنی آلہ جس کے سرے پر گیند سی ہوتی ہے ۔ (۳) کھم جو کشتی کے پچھلے حصے میں رسی لپیٹنے کےلئے لگا ہوتا ہے ۔ (٤) ایک بڑے سر کا کچھوا ۔ (٥) ایک بڑے سر کا پرند ۔ (٦) (جمع) قنطاریوں کی جنس کا ایک پودا ۔

To be at loggerheads : ان بن ہوجانا ؛ جل جانا ۔

Logger-headed : (a) (۱) احمق ؛ گاؤدی ۔ (۲) بڑے سر والا (جانور) ۔

Loggerhead-sponge : (n) جزائر غرب الہند کا گھٹیا قسم کا ربر ۔

Loggia : (n) برآمدہ ؛ چھت دار راستہ ؛ چھتّا گیلری ۔

Logging : (n) درخت کاٹنا ؛ کندہ تراشنا ۔

-logian : (suffix) لاحقہ جو پہلے اسم فاعل بنانے کے لئے استعمال ہوتا تھا اب اس کی جگہ Logist استعمال کرتے ہیں ۔

Logic : (n) (۱) منطق ؛ علم منطق ۔ (۲) منطق کا کوئی خاص مذہب یا نظام ۔ (۳) منطق کی کتاب ۔ (٤) استدلال (صحیح یا غلط) ؛ دلائل ؛ بحث ؛ استدلال یا مناظرہ کی قابلیت ۔ (٥) زبردست قوت (واقعات وغیرہ کی) ۔ (٦) رومن کیتھولک عقیدہ کے ایک طبقے کا نام ۔

Deductive logic : منطق استخراجی ۔

Formal logic : منطق صوری ۔

Inductive logic : منطق استقراری ۔

-logic /-al : (suffix) لاحقہ جو صفات بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Logical : (a) (۱) منطقی ؛ متعلق منطق ؛ منطق کا ۔ (۲) صحیح ؛ اصول استدلال کے موافق ؛ مدلّل ۔ (۳) معقول ؛ قابلِ تسلیم ۔(٤) لازمی ۔(٥) صحیح استدلال کی لیاقت رکھنے والا ۔

Litte or small logicals : بعض چھوٹے سوالات جن سے Petrus Hispanus کے Parva Logicalia میں بحث کی گئی ہے ۔

Logicality : (n) منطقیت ، صحت؛ اصول منطق کی مطابقت؛ معقولیت ۔

Logically : (adv.) از روئے منطق ؛ منطق سے؛ لازمی طور پر ۔

Logician : (n) (۱) منطقی ؛ منطق داں ۔(۲) استدلال کا ماہر ۔ (۳) منطق کا طالب علم ۔

Logie : (n) (تھیٹر) جست کا نقلی زیور جو دیکھنے میں اصلی معلوم ہوتا ہے ۔

Logion : (n) (حدیث مسیح) حضرت عیسیٰ کا قول جو تورات اور انجیل میں نہ ہو ۔

-logist : (suffix ) لاحقہ جو اسماء بنانے میں استعمال ہوتاہے بمعنی ماہر، عالم ، دانی (بحالت ترکیب) ۔

Logistic : (a) (۱) منطقی ۔ (۲) شماری ؛ حسابی ۔ (۳) لوکارتمی ۔ (٤) (ریاضیات) تناسبی ۔

Logistic : (n) (۱) (ریاضیات) لوکارتمی انحنا ۔ (۲) عملی حساب ۔ حساب ۔

Logistical : (a) دیکھو Logistic

Logistics : (n) (۱) حساب ۔ (۲) عملی حساب ۔

Logistics : (n) فوج کی نقل و حرکت اور قیام وغیرہ کے بند و بست کا فن یا ہنر ؛ نظم فوج ؛ انصرام ۔

Logocracy : (n) طرز حکومت جس میں الفاظ کی حکمرانی ہوتی ہے ؛ الفاظ شاہی ۔

Logodaedalist : (n) الفاظ کا شاطر ۔

Logodaedalus : (n) الفاظ کا شاطر ۔

Logogram / Logograph : (n) (۱) رمز (علامت یا نشان جو لفظ کے بدلے استعمال ہو) ۔ (۲) علامت لفظ ۔ (۳) الفاظی عبارت ؛ الفاظی ٹائپ سے طباعت ۔ (٤) قدیم یونان کا مورخ ۔ (٥) (انسانی) صورت نگار ۔

Logograph : (v) Logotype سے چھاپنا ۔

Logographer : (n) (۱) (قدیم یونان) یونان کا مورخ ۔ (۲) قدیم یونان کا پیشہ ور تقریر نویس ۔ (۳) الفاظی عبارت میں چھاپنے والا ۔

Logographic : (a) الفاظی عبارت سے متعلق ۔

Logographical : (a) دیکھو Logographic

Logographically : (adv.) الفاظی عبارت میں ۔

Logography : (n) (۱) الفاظی عبارت ۔ (۲) وقائع نگاری ۔

Logogriph : (n) لفظی معما جو تقلیب (حرف کی لوٹ پھیر) پر مشتمل ہو ؛ معما لفظ ۔

Logogriphic : (a) معما لفظ سے متعلق ؛ معما لفظ کی طرح کا ۔

Logogmach / Logomachic : / Logomachical : (a) (۱) نزاع لفظی سے متعلق ۔ (۲) الفاظ سازی سے متعلق ۔

Logomachist : (n) نزاع لفظی کرنے والا ؛ لفظی بحث کرنے والا ۔

Logomachize : (v) نزاع لفظی کرنا ۔

Logomachy : (n) (۱) نزاع لفظی ؛ لفظی بحث ۔ (۲) الفاظ سازی ۔

Logomania : (n) جنون کلام ۔

Logometric (a) پیمائش سے تناسب بنانے والا ۔

Logopedics : (n) نطقی نقص کا علم اور علاج ۔

Logorrhea : (n) دیکھو Logomania

Logos : (n) (۱) کلام الٰہی ؛ عیسائی تثلیث کا اقنوم ثانی ۔ (۲) اصول عقلی ۔

Logothete : (n) (۱) بزنطینی شہنشا ہوں کے عہدہ داران میں سے ایک ۔ (۲) سسلی کا وزیر اعظم ۔

Logotype : (n) (طباعت) الفاظی ٹائپ ؛ ایک لفظ یا دو سے زیادہ حروف ٹائپ کے ایک ٹکڑےمیں ڈھلے ہوئے ۔

Logotypy : (n) الفاظی عبارت ؛ الفاظی ٹائپ سے طباعت ۔

-logue : (suffix) لاحقہ جو فرانسیسی الفاظ میں آتاہے ۔

Logwood : (n) دیکھو Chompeachy Wood

Logy : (a) (۱) بھاری بھر کم ؛ سست ؛ مجہول ، مٹھا ۔ (۲) غیر لچکدار ۔

-logy : (suffix) لاحقہ جو اسماء میں آتاہے اور خاصیت فعل یا کسی مخصوص علم کے معنی دیتا ہے ۔

Lohoch : (n) (طب) لعوق ۔

Loin : (n) (عموماً جمع) کمر ؛ صلب ؛ پٹھا ؛ پٹھے کا گوشت ۔

To gird (up) the loins : کمربستہ ہونا ؛ سخت محنت کےلئے تیار ہونا ۔

Loin-cloth : (n) لنگوٹ ؛ لنگوٹی ۔

Loir : (n) خرموش ؛ گھونس ؛ زبابہ ۔

Loiter : (v) (۱) ٹھہرتے ٹھہراتے چلنا ؛ مٹرگشت کرنا ؛ رستے میں دیر لگانا ۔ (۲) ٹھہرتے ٹھہراتے سفر کرنا ۔ (۳) هرزہ گردی کرنا ؛ آوارہ گردی کرنا ؛ کوچہ گردی میں وقت ضائع کرنا ۔

Loiterer : (n) ہرزہ گرد ؛ کوچہ گرد ؛ آوارہ گرد ؛ رستے میں دیر لگانے والا ۔

Loiteringly : (adv.) ٹھہرتے ٹھہراتے ؛ سستی سے ؛ ہرزہ گردی میں ۔

Loke : (n) گلی ؛ بند گلی ؛ نچی سڑک یا گلی ۔

Loll : (n) (۱) پاؤں پھیلاکر یا تکیہ لگاکر بیٹھنا یا اس طرح بیٹھنے کا انداز ۔ (۲) زبان نکالنے والا ۔ (۳) لاڈلا؛ منظور نظر ؛ بگڑا ہوا بچہ ۔

Loll : (v) (۱) زبان نکالنا ۔ (۲) (زبان کا) باہر لٹکنا ۔ (۳) پاؤں پسار یا تکیہ لگاکر بیٹھنا ؛ اینٹھنا ؛ سستی سے کھڑا رہنا یا بیٹھے رہنا ۔(٤) سستی سے بیٹھ کر وقت ضائع کرنا ۔

Lollard : (n) چودھویں صدی کے بدعتی جو Wyclif کے پیرو تھے ؛ وکلفی ۔

Lollardism : (n) وکلفی عقیدہ جس کا بانی Wyclif تھا ؛ وکلف کی بدعت پرستی ۔

Lollardist : (n) وکلفی ؛ وکلف کا پیرو ۔

Lollardy : (n) وکلفی عقیدہ ۔

Lollardy : (a) وکلفی ۔

Loller : (n) پاؤں پسارکر یا تکیہ لگاکر بیٹھنے والا ؛ سستی سے کھڑا رہنے یا بیٹھنے والا ۔

Lollingly : (adv.) تکیہ لگائے ؛ پاؤں پھیلائے ؛ سستی سے ۔

Lollipop : (n) (جمع) مٹھائیاں ؛ شکر کی گولیاں ۔

Lollop : (v) (۱) بھدے پن سے ہلنا ڈولنا ۔(۲) بھدے پن سے چلنا ؛ جھومتے ہوئے چلنا ؛ ہاتھی کی سی چال چلنا ۔

Lollop : (n) بھدی چال ۔

Lolly : (n) (عام) زر ؛ روپئے پیسے ۔

Lombard : (n) (۱) اس جرمانی قوم کا فرد جس نے چھٹی صدی عیسوی میں اٹلی کو فتح کیا ۔ (۲) باشندہ' لمبارڈی ۔

Lombard : (a) Lombard یا Lombardy کے متعلق ۔

Lombard : (n) ایک قسم کا فوجی انجن جو سولھویں صدی عیسوی میں ہسپانیہ میں استعمال ہوتا تھا ۔

Lombard-street : (n) (۱) لندن کی ایک سڑک جس پر لمبارڈی مہاجن رہتے تھے اور اب بھی بنک کا کاروبار ہوتا ھے ۔ (۲) (مجازاً) صرافہ ؛ مہاجنوں کا طبقہ ۔

Lombard-street to a china orange : یقینی ۔

Lombardesque : (a) لمبارڈی مصوروں کے طرز سے مشابہ ۔

Lombardic : (a) (۱) لمبارڈی ؛ لمبارڈی یا اہل لمبارڈی کے متعلق ؛ خصوصاً لمبارڈی کے فن تعمیر(ساتویں یا تیرھویں صدی ) یا مصوری (پندرھویں اور سولھویں صدی) کے متعلق ۔

Lombardic : (n) لمبارڈی تحریر ۔

Lombarism : (m) لمبارڈی محاورہ ۔

Lombardo- : (prefix) جزو ترکیبی بمعنی " لمبارڈی " ۔

Loment : (n) (نباتیات) شکستنی ؛ پرند پا ؛ ایک قسم کی پھلی جو پکنے کے بعد پھٹ جاتی ھے ۔

Lomentaceous : (a) شکستنوی ۔

Lomentum : (n) شکستنی ؛ پرند پا ۔

Lomonite : دیکھو Laumontite

London : (n) (۱) لندن ؛ انگلستان کا دارالسلطنت ۔ (۲) بعض الفاظ میں بطور صفت مستعمل ھے ۔

London clay : (n) جنوبی مشرقی انگلستان کے ارضی طبقات کی ساخت ۔

London ivy : (n) لندن کا کہرا یا دھواں ۔

London particular : (n) ایک قسم کا کہرا جو لندن میں ہوتا ھے ۔

London paste : (n) ایک قسم کا کھاد جس میں چونا اور کاوی سوڈا الکحل کے ساتھ یکساں مقدار میں ملے ہوتے ہیں ۔

London pride : (n) ایک قسم کے گچھےدار سرخ یا سفید پھولوں کا پودا ۔

London rocket : (n) ایک پودا جو لندن میں ۱۶۶۶ء کی زبردست آتش زدگی کے بعد کھنڈرات میں کثرت سے اُگ آئے تھے ۔

London smoke : (n) میلا بھورا رنگ ۔

Londoner : (n) لندنی ؛ لندن کا باشندہ ۔

Londonism : (n) اہل لندن کی خصوصیت یا محاورہ ۔

Londonize : (v) (۱) لندنی بنانا ۔ (۲) بار بار لندن جانا ۔ (۳) لندن کے فیشن کی نقل کرنا ۔

Lone : (a) (۱) اکیلا ؛ تنہا ؛ بے یارو مددگار ؛ بے مونس و غمخوار ۔ (۲) (عورت) بن بیاہی یا بیوہ ۔ (۳) غیر آباد ؛ اجاڑ ؛ ویران ؛ سنسان ۔ (٤) اداس ؛ تنہائی سے ملول ؛ دلگیر ؛ وحشت خیز ؛ اداسی پیداکرنے والا ۔

To play /-hold a lone hand : سب کے خلاف کھیلنا ؛ تن تنہا مقابلہ کرنا ۔

Lone-hand : (n) (بعض کھیلوں میں) کھلاڑی جو سب کے خلاف کھیلے ؛ تن تنہا سب کا مقابلہ کرنے والا ۔

Lone wolf : (n) (۱) بھیڑیا جو اکیلے شکار کرتا ہے ۔ (۲) تنہا کام کرنا پسند کرنے والا شخص ۔

Lone-wolf : (v) اکیلے کام کرنا ؛ تنہا ؛ کام کرنا ۔

Lonelihood : (n) تنہائی ؛ اکیلاپن ؛ ویرانی ؛ سنسان پن ۔

Lonelily : (adv.) تنہا طورپر ؛ غیرآباد طور پر ۔

Loneliness : (n) دیکھو Lonelihood

Lonely : (n) (۱) تنہا ؛ اکیلا ؛ بے یارو مددگار ؛ بے مونس و غمخوار؛ تنہائی سے ملول ۔ (۲) غیر آباد ؛ سنسان ؛ ویران ؛ اجاڑ ؛ جہاں آمدو رفت نہ ہو ؛ اداس ؛ ملول ۔

Loner : (n) تنہائی پسند شخص ۔

Lonesome : (a) تنہا ؛ تنہائی سے ملول ؛ سنسان ۔

Lonesomely : (adv.) تنہائی محسوس کرتے ہوئے ۔

Lonesomeness : (n) احساس تنہائی ؛ سنسانی ۔

Long : (a) (۱) لمبا ؛ دراز ؛ طویل ؛ بڑا ؛ طول طویل ؛ مدید (مدت) ۔ (۲) (مزاحاً) دراز قد ؛ لانبا ۔ (۳) دوررس ؛ دور پرکام کرنے والا ؛ دورکا ؛ جس میں بڑا وقفہ یا تفاوت ہو ۔ (٤) لمبی شکل کا ؛ لمبوترا ۔ (٥) جس کی لمبائی مشہور ہو ۔ (٦) لمبا( ایساعدد جس میں بہت سے صفر ہو ں) ۔ (۷) بڑا (جس میں بہت سے افراد ہوں) ۔(۸) لمبا چوڑا (مضمون) ؛ طول طویل ؛ شیطان کی آنت ؛ اکتادینے والا ۔ (۹) معمولی تعداد سے زیادہ ۔ (۱۰) دیرپا ؛ قدیم ؛ بہت دنوں کے لئے ۔ (۱۱) (قواعد وعروض )لمبا (بول یاحرف علّت) ؛ (عام استعمال) جس پر زور دیا جائے ۔ (۱۲) (تجارت) (بازار) جس میں لمبے معاہدےکرلئے جائیں (متوقع قلت کی بناپر) ۔ (۱۳) لمبے جام میں پیش کی ہوئی (شراب) ۔ (۱٤) کافی ؛ مصرف کی ضرورتوں کو پوراکرنے والا ۔ (۱۵) رواں ؛ سریع الحرکت ۔ (۱٦) تیز ۔

A long face : افسردگی ؛ سنجیدگی ۔

A long head : (۱) لمباسر ۔ (۲) دوراندیشی ۔

A long tongue : بکواس ؛ بك بك ؛ زیادہ گوئی ۔

At long word : لفظ جو مدت دراز ظاہر کرے ۔

At long bowls or bolls : دور سے ایك دوسرے پر گولہ اندازی کرتے ہوئے (جہاز) ۔

At (the) long last : خدا خدا کرکے ؛ بارے ۔

At long weapon : دور سے (لڑتےہوئے) ۔

It is as long as it is broad : نتیجہ واحد ہے ؛ ہرطرح سے ایک ہی ہے -

This long time or while : آج تک -

To make a long nose : اظہار حقارت کے لئے انگوٹھا ناك پر رکھکر انگلیاں پھیلانا -

To think long : اکتا جانا ؛ بے چین ہوجانا -

Long : (n) (١) وقفہ دراز ؛ مدت طویل - (٢) تفصیل ؛ مفصل تذکرہ یا بیان -(٣) (عروض) لمبا بول ؛ ممدود رکن - (٤) بڑی تعطیل ؛ تعطیل کلاں -(٥) (تعمیرات) بڑے اور چھوٹے کندے جو یکے بعد دیگرے چنے جاتے ہیں -(٦) (موسیقی) لمبا سر - (٧) ننکلاٹ ؛ لٹھا - (٨) (تجارت) متوقع مانگ کے سہارے پر خرید نے والا - (٩) (جمع) پتلون - (١٠) (جمع) بانڈ جس کی مدت کم سے کم پانچ سال ہو -

At(the) longest : زیادہ سے زیادہ (اتنےعرصے میں) -

Before long : جلد -

Ere it be long : جلد -

Ere long : جلد -

For long : بہت دنوں تك -

It is long before : (کسی چیز سے) پہلے -

It will be long first : بہت پہلے -

That long : اتنے دنوں (تك) -

The long and the short of : مدعائے خلاصہ -

Long : (a) (Long of) بہ سبب ؛ وجہ سے -

Long : (adv.) (١) عرصے تك ؛ مدت تك ؛ تادیر -(٢) بہت دیر (پہلے یا بعد) - (٣) (اسمائے زماں کے ساتھ) سارے ؛ پھر - (٤) وقت معین کے بعد -

No longer : اب سے (نہیں) -

Not to be long for this world : دنیا میں تھوڑے دن کا مہمان ہونا -

So long : خدا حافظ ؛ الوداع -

So long as / As long as : (١) بہ شرطیکہ ؛ اگر - (٢) جب تك -

Long : (v) بے حد آرزو مند ہونا ؛ تمنا رکھنا ؛ بےحد مشتاق ہونا ؛ (کسی چیز کےلئے) بیتاب ہونا ؛ تڑپنا -

Long : (v) مناسب ہونا ؛ نسبت رکھنا ؛ حصہ یاجزو ہونا -

Long : دیکھو Along

-long : (suffix) لاحقہ جو اسماء وغیرہ کے آخر میں آتا ہے جیسے Side long -

Long ago : (adv.) بہت دن قبل ؛ بہت قبل -

Long ago : (a) بہت دن کا ؛ بہت پرانا -

Long ago : (n) بہت قدیم زمانہ -

Long and short : (v) لمبی اور چھوٹی ہجاؤں پر مبنی نظم لکھنا ( خصوصاً لاطینی یا یونانی زبان میں) -

Long arm/-hand : (n) پہنچ ؛ رسائی -

Long axed : (a) لمبے محور والا -

Long bill : (n) (١) لمبا چوڑا بل - (٢) میعادی ہنڈی -

Long-bill : (n) نوك دراز ؛ چہا اور بعض دوسرے پرندے -

Long-boat : (n) باد بانی جہاز کی سب سے بڑی کشتی -

Long-bow : (n) کمان ۔

To draw/-pull a long bow : گھڑے ہوئے قصے بیان کرنا ؛ مبالغہ آمیز قصے بیان کرنا ؛ زمین و آسمان کے قلابے ملانا ۔

Long-bowl : (n) ایک قسم کا کھیل ۔

Long breathed : (a) (۱) لمبی سانس لینے والا ۔ (۲) (مجازاً) دیر تک گفتگو کرنے والا ۔

Long butt (n) بلیرڈ کھیلنے کا ڈنڈا جو دور تک پہنچتا ہے ۔

Long card : (n) (تاش) رنگ کا بچا ہوا ایک پتا ۔

Long-clam : (n) ایک قسم کا گھونگا ۔

Long-cloth / Long cloth : (n) ننکلاٹ ؛ لٹھا ۔

Long-clothes :(n) گود کے بچے کے کپڑے (لباس) ۔

Long coat / Long-coat : (n) (۱) لمبا کوٹ (جو ٹخنے تک پہنچے) ۔ (۲) (جمع) گود کے بچے کے کپڑے ۔ (۳) لمبا کوٹ پہننے والا ۔

Long-dated : (a) دور کی تاریخ والی (ہنڈی وغیرہ کی ادائی) ۔

Long division : (n) (ریاضیات) تقسیم مرکب ۔

Long-dozen : (n) تیرہ ۔

Long-drawn : (n) طول طویل ؛ جس کو بیجا طور پر طول دیا جائے ۔

Long-eared : (a) (۱) لمبے کانوں والا ؛ درازگوشی ؛ گدھا ۔ (۲) (مجازاً) بیوقوف ؛ گدھا ۔

Long-field : (n) (۱) (کرکٹ) وہ کھلاڑی جو میدان میں گیند پھینکنے والے کے دائیں بائیں دور پر کھڑا رہتا ہے ۔ (۲) گیند پھینکنے والے کے پیچھے کا میدان ۔ (۳) میدان کا وہ حصہ جو گیند پھینکنے والے کے پیچھے ہوتا ہے ۔

Long-firm : (n) (عام) نادہندوں کا جتھا ۔

Long-flax : (n) سن جسے بغیر کاٹے بنا یا جائے ۔

Long-forage : (n) پیال اور سبز چارہ ۔

Long-game : (n) گولف ۔

Long-green : (n) (عامیانہ) نوٹ (روپیہ) ۔

Long hair : (n) (۱) لمبے بالوں والا شخص ۔ (۲) فنکار ۔

Long haired : (a) (۱) لمبے بالوں والا ۔ (۲) خیالی نظریہ اور غیر عملی خیالات کا حامی ۔ (۳) فنکارانہ ؛ جمالیاتی ۔ (٤) پکے راگ سے متعلق یا اس کا شوقین ۔

Long-head : (m) (۱) لمبا سر ؛ درازسر ۔ (۲) مستطیل الراس ۔

Long-headed : (a) (۱) لمبے سر والا ۔ (۲) دوراندیش ۔

Long-headedness : (n) درازسری ؛ دوراندیشی ۔

Long-hop : (n) (کرکٹ) وکٹ کے قریب ٹپا کھانے والی گیند ۔

Long-horn : (n) طویل القرن ؛ درازسینگ ۔

Long hour : (n) بارہ بجے ۔

Long-hundred : (n) ایک سو بیس ۔

Long in the tooht : (a) سن رسیدہ ؛ معمر ؛ بوڑھا ۔

Long-jawed : (n) (۱) لمبے جبڑے والا ۔ (۲) (رسا) جس کا زیادہ تر بل کھل گیا ہو ۔

Long-jump : (n) لمبی جست ۔

Long-leg :(n) (۱) ابوساق ؛ لم ٹینگو ۔ (۲) کلنگ مکھی ۔

Long-legged : (a) (۱) لمبی ٹانگوں والا ۔ (۲) (بحری) (جہاز) چلنے کے لئے زیادہ پانی چاہنے والا ۔

Long-leek : (n) عام کرات ؛ عام گندنا ؛ پیاز کا سبزا ۔

Long-line : (n) سمندر میں مچھلی پکڑنے کی شست ۔

Long-line : (a) (۱) لمبی سطروں والی (تحریر) ۔ (۲) سمندر میں مچھلی پکڑنے والا یا ایسی شست سے لیس ۔
(۳) دور کے مواصلات یا نقل و حمل سے متعلق ۔

Long-lining : (n) لمبی شست سے مچھلی پکڑنا ۔

Long-litter : (n) پیال (جس کا بستر بنتا ہے) ۔

Long-lived : (a) (۱) دراز عمر ؛ لمبی عمر والا ۔ (۲) دیرپا ۔

Long-mark : (n) لمبا نشان (-) جو حرف علت پر لگایاجاتا ہے ۔

Long-measure : (n) لمبائی کا پیمانہ ؛ گز و غیرہ ۔

Long-metre : (n) مناجات کا ایک بند جس میں آٹھ آٹھ بجاؤں کے چار مصرعےہوتے ہیں ۔

Long-memory : (n) لمبی یاد داشت ۔

Long-necked : (n) دراز گردن ۔

Long- nine : (n) (امریکا) ایک قسم کا گھٹیاسگار ۔

Long-nose : (n) سینگامچھلی ؛ نیزہ ماہی ۔

Long-nosed : (a) درازبینی ؛ لمبی ناک والا ۔

Long off / - on : (n) (کرکٹ) وہ کھلاڑی جو گیند پھینکنے والے کے دائیں بائیں یا پیچھے کھڑا ہوتا ہے یا میدان کا وہ حصہ ۔

Long parliament : (n) پارلیمنٹ جو ۱۸٤۰ سے ۱۸٦۰ تک رہی ۔

Long pig : (n) (مردم خور قبائل کی اصطلاح) انسان کا گوشت ۔

Long play : (n) زیادہ دیر تک بجنے والا ریکارڈ ۔

Long playing : (a) خرد بینی لکیروں والا ( گراموفون ریکارڈ جس کا قطرہ ۱۰ یا ۱۲ انچ ہوتا ہے اور ایک منٹ میں ۳/۱ ۳۳ چکر لگاتا ہے) ۔

Long-pod : (n) با قلا کی ایک قسم جو لمبی پھلی میں ہوتا ہے ۔

Long-primer : (n) لمبا ٹائپ (جسکی ساڑھےسات سطریں انچ میں آتی ہیں) ۔

Long-purple : (n) ارغوانی سحلب ۔

Long-range : (a) (۱) لمبی مدت کا ۔ (۲) لمبی دوری کا ؛ دورمار ؛ لمبی زد کا ۔

Long-robe : (n) (۱) وکلا ؛ قانون پیشہ لوگ ۔ (۲) قانونی پیشہ ۔

Long-run / Long run : (n) (نشیب و فراز کی) لمبی مدت ۔

In the long run : (نشیب و فراز کے بعد) آخر میں ۔

Long service : (n) فوج میں طویل عرصے کے لئے بھرتی کرنے کا قاعدہ ؛ مبی بھرتی ۔

Long shanks : (n) (۱) انگلستان کے بادشاہ ایڈورڈ اول کا خطاب جسکی ٹانگیں لمبی تھیں ۔ (۲) ایک لمبی ٹانگوں کا پرند ؛ لم ٹنگا ۔

Long ship : (n) بڑا جہاز ؛ جنگی جہاز ۔

Long-shore : (a) سمندری ساحل یا بندرگاہ سے متعلق ؛ ساحلی ؛ جو ساحل پر زیادہ آمد و رفت یا کارو بار رکھے ۔

Long shot : (n) (۱) (گھڑ دوڑ میں) وہ بازی جس میں جیتنے کا امکان کم ہو ۔ (۲) کوئی کام یا مہم جو پرخطر ہو مگر نتیجہ بہت مفید ہو ۔(۳) (سنیما) دور سے لی ہوئی تصویر ۔

Long-sighted : (a) (۱) دراز نظر ؛ بعید میں ۔ (۲) (مجازاً) دوربین ؛ دور اندیش ۔

Long-sightedness : (n) (۱) بعید نظری ؛ دراز نظری ۔ (۲) عاقبت

اند یشی ؛ دوربینی ۔

Long since : (adv.) دیکھو Long ago

Long six : (n) لمبی موم بتّی ( جو ایک پونڈ کا چھٹا حصہ ہوتی ہے ) ۔

Long-sleever : (n) (آسٹریلوی عامیانہ) شراب (خصوصاً بیئرکی) کی بڑی مقدار ۔

Long-square : (n) لمبوترا ؛ مستطیل ۔

Long-standing : (a) بہت دن کا ؛ پرانا ؛ دیرینہ ۔

Long staple : (a) دراز ریشہ ؛ لمبے ریشوں والی (روئی) ۔

Long-stemmed : (a) (۱) لمبے تنوں یا لمبی ٹنٹھل والا ۔ (۲) لمبا اور دبلا ۔

Long-stone : (n) پتھرلاٹ ؛ سنگ یادگار ۔

Long-stop : (n) (کرکٹ) وہ فیلڈر جو وکٹ کیپر کے پیچھے کھڑا ہوتا ہے ؛ اس جگہ سے پیچھے کھڑاھوکر گیند روکنا ۔

Long sufferance : (n) قوت برداشت ؛ تحمل ؛ بردباری ۔

Long suffering : (a) متحمل ؛ بردبار ؛ حلیم ۔

Long suffering : (n) دیکھو Long sufferance

Long-suit : (n) (تاش میں) ایک رنگ کے بہت سے پتے ۔

Long sweetening : (n) رقیق منھاس ۔

Long sword : (n) لمبی تلوار ۔

Long-tail : (n) (۱) درار دم جانور خصوصاً Grey-haund ۔ (۲) چینی ؛ چین کا باشندہ ۔

Cut and long tail : (۱) کٹی ہوئی اور لمبی دم والا گھوڑا یا کتا ۔ (۲) (مجازاً) بھیڑیا دھسان خلقت ؛ گنورتل ؛ اراذل و انفار ۔

Long-tailed : (a) (۱) لمبی دم والا ۔ (۲) لمبے آخری کلمے والے (الفاظ) ۔

Long term : (a) طویل المیعاد ۔

Long term : (n) پراناقیدی ؛ طویل المیعاد قید ۔

Long thread : (n) تانا ۔

Long time : (adv.) عرصے تک ؛ موت تک ۔

Long timer : (n) (۱) وہ شخص جو کسی عہدے یا جگہ پر لمبی مدت سے ہو ۔ (۲) وہ قیدی جو بہت دنوں سے جیل میں ہو ۔

Long tom : (n) (۱) ایک قسم کا چھوٹا پرندہ جس کی دم لمبی ہوتی ہے ۔ (۲) سونا دھونے کا ظرف ۔ (۳) لمبی یا دورمار توپ ۔

Long-tongue : (n) (۱) لمبی زبان والا شخص یا جانور ۔ (۲) قینچی کی سی زبان ۔

Long-tounged : (a) بکی ؛ باتونی ؛ قینچی سی زبان رکھنے والا ۔

Long train : (n) دور تک جانے والی ریل گاڑی ۔

Long vacation : (n) تعطیل کلاں ؛ یونیورسٹیوں اور عدالتوں کی گرمیوں کی چھٹی ۔

Long-waisted : (a) لمبی کمر والا ۔

Long-wall : (n) (کان کنی) تمام دستیاب کوئلوں کو ایک ساتھ نکال لینے والا (کام) ۔

Long-wave : (n) (لاسلکی) طویل موج ؛ تقریباً آٹھ سو میٹر یا زیادہ طول موج رکھنے والی موج ۔

Long-way : (n) دیکھو Long-wall

Long-while : (adv.) عرصے تک ؛ مدت تک ۔

Long-whist : (n) وھسٹ جس میں دس پوائنٹ کا گیم ہوتا ہے ۔

Long-wind : (n) دیر تک دوڑ سکنے یا کام کر سکنے کی قوت ؛ دم ۔

Long-winded : (a) (۱) دیر تک دوڑ سکنے یا کام کر سکنے والا ؛ بڑے دم کا ۔ (۲) لمبی گفتگو کرنے والا ۔ (۳) لمبی (گفتگو) ؛ طول طویل ۔

Long-windedly : (adv.) طول کے ساتھ ۔

Long-windedness : (n) طوالت ؛ بڑا دم ۔

Long-wool : (n) (۱) لمبے ریشوں والا اون ۔ (۲) لمبے بالوں والی بھیڑ ۔

Long-writ : (n) (قانون) حق خصوصی ۔

Longan : (n) چین کا ایک سدا بہار درخت اور اس کا پھل ۔

Longanimity : (n) قوت برداشت ؛ تحمل ؛ سہار ۔

Longanimous : (a) قوت برداشت رکھنے والا ؛ تحمل رکھنے والا ۔

Longeron : (n) طیارے کے ڈھانچے کے لمبان کی کڑی یا تختہ ۔

Longeval / Longaeval : (a) لمبی عمر پانے والا ؛ دراز عمر ۔

Longevity : (n) درازیٔ عمر ؛ بڑی عمر پانا ۔

Longhand : (n) عام طرز تحریر (شارٹ ہینڈ یا مختصر نویسی کی ضد) ۔

Longi : (prefix) سابقہ جو سائنس کی اصطلاحات کے شروع میں آتا ہے اور درازی کے معنی دیتا ہے ۔

Longicolous : (a) دراز گردن ؛ دراز منقار ۔

Longicorn : (a) دراز شاخک (بھونرا) ؛ دراز قرنہ ۔

Longicorn : (n) دراز قرنہ بھونرا ۔

Longing : (n) (۱) اشتیاق ؛ تمنّا ؛ آرزو ۔ (۲) (مرضیات) شدید خواہش (خصوصاً حمل کے دوران) ۔

Longing : (a) اشتیاق رکھنے والا ؛ متمنی ؛ آرزو مند ۔

Longingly : (adv.) بے حد اشتیاق سے ؛ بے تابی سے ۔

Longingness : (n) اشتیاق ؛ بے تابی ۔

Longish : (a) کسی قدر لمبا ؛ کسی قدر طویل ؛ لمبا سا ۔

Longitude : (n) (۱) (مزاحاً) طول ؛ لمبائی ۔ (۲) (درجہ) طول البلد ؛ خطِ طول ۔ (۳) (دائرۃالسہر پر) نقطۂ اعتدال خریفی سے شرقی رخ زاویائی فصل (درجہ) ؛ طول فلکی ۔

Circle of longitude : ایک چھوٹا دائرہ جو دائرۃالبروج کے متوازی ہوتا ہے ۔

Longitude star : (n) کوئی ثابتہ جسے قمری مشاہدات کے ذریعہ طول البلد دریافت کرنے کے لئے منتخب کیا جائے ۔

Longitudinal : (a) (۱) لمبائی میں ؛ طول میں ؛ طول کا ؛ طولی ۔ (۲) طولاً ؛ طول کے حساب سے ۔ (۳) طول البلد یا طول فلکی کے متعلق ؛ طول البلدی ۔ (٤) (صوتیات) مرتعش جسم کی طرف پیدا ہونے والا (ارتعاش) ؛ آواز کی سمت میں اداشدہ ۔

Longitudinal : (n) (۱) طولی عضو ۔ (۲) (جہاز سازی) جہاز کے عمودی پیندے کی متوازی چادر ؛ ریل کا سلیپٹ جو پٹری کے متوازی ہوتا ہے ۔

Longitudinal wave : (n) طولی موج ۔

Longitudinally : (adv.) طولاً ؛ بہ حساب طول البلد ؛ بہ حساب طول فلکی ۔

Longleaf : (a) (نباتیات) شہ برگ ۔

Longly : (adv.) بڑی حد تک ۔

Longobard : (n & a) دیکھو Lombard

Longobardic : (a) دیکھو Lombardic

Longs and shorts : (n) (یونانی یا لاطینی) نظم جس کی بنیاد لمبی اور چھوٹی ھجاؤں پر ھو ۔

Longshoreman : (n) ساحل کا حمال ؛ ساحلی حمال یا ماہی گیر ۔

Longsome : (a) لمبا ؛ دراز ؛ طویل ۔

Longueur : (n) (کتاب کا) لمبی اور اکتا دینے والی عبارت ؛ لمبی مدت ۔

Longways : (adv.) لمبائی میں ؛ طولاً ۔

Longwise : (adv.) دیکھو Longways

Loo : (n) (۱) تاش کا ایک قدیم کھیل جس میں ھارنے والا جرمانہ ادا کرتا ھے ۔ (۲) یہ جرمانہ ۔ (۳) بازی کی رقم میں یہ جرمانہ ملا دینا ۔ (٤) Loo کے کھلاڑی ۔

Limited loo : Loo جس میں جرمانہ کی رقم مقرر یا محدود ھو ۔

Unlimited Loo : وہ بازی جس میں جرمانے کی رقم اتنی ھو جتنی کہ پہلے سے گولک میں موجود ھو ۔

Loo : (n) پاشخانہ ۔

Loo : (v) Loo میں ہرا کر جرمانہ وصول کرنا ۔

Loo : (int.) کتوں کو للکارنے کی صدا ۔

Loob : (n) (۱) (ٹن کی کان) گڑھا جس میں مٹی اور فضلہ ڈالا جاتا ھے ۔ (۲) ریت یا کیچڑ جس میں خام دھات ھو ۔

Looby : (n) احمق ؛ بیوقوف ۔

Looch : دیکھو Lohoch

Loof : (n) ہتھیلی ۔

Loof : لیفٹنٹ ۔

Loof : (n) لوفہ ؛ ایک پھلی جس سے جھالویں کا کام لیا جاتا ھے ۔

Loofah : (n) دیکھو Loof

Look : (n) (۱) نظر ؛ نگاہ ؛ دیکھنا ۔ (۲) صورت ؛ شکل ؛ بشرہ ؛ انداز ۔ (۳) وضع ؛ طرز ۔ (٤) خوش وضع ۔

Look : (v) (۱) آنکھ اٹھا کر دیکھنا ؛ نظر ڈالنا ؛ نگاہ کرنا ؛ دیکھنا ۔ (۲) تکنا ؛ ٹکٹکی باندھنا ؛ حیرت سے دیکھنا ۔ (۳) دیکھنا بھالنا ؛ جانچنا ؛ معائنہ کرنا ؛ جانچ پڑتال کرنا ۔ (٤) چہرے سے ظاہر کرنا یا ھونا ؛ نظروں سے ٹپکنا ۔ (٥) تحقیق کرنا ؛ دریافت کرنا ؛ تفحّص کرنا ؛ گہری نظر سے دیکھنا ؛ کسی خاص نقطہ نظر سے دیکھنا یا غور کرنا ۔ (٦) خیال رکھنا ؛ احتیاط رکھنا ؛ اطمینان کر لینا ۔ (۷) کسی بات کی توقع رکھنا ۔ (۸) کسی رخ پر ھونا ؛ کسی سمت ھونا ؛ محاذی ھونا ؛ اس طرح واقع ھونا کہ کوئی جگہ یا منظر نظر آئے ۔ (۹) (واقعات سے کوئی پہلو نکلنا) نتیجہ نکلنا ۔ (۱۰) نظر آنا ؛ دکھائی دینا ؛ معلوم ھونا ۔ (۱۱) میلان رکھنا ؛ رجحان رکھنا ؛ رغبت رکھنا ۔

Fair to look at : دیکھنے میں خوشنما ۔

Not to look at : کچھ واسطہ نہ رکھنا ۔

To look a gift horse in the mouth : دیکھو Horse

To look as if : (کسی چیز کو) دیکھ کر کسی کا یا کسی چیز کا خیال ھونا ۔

To look at him : اس کو دیکھ کر ۔

To look black : غصے میں ھونا ۔

To look blue : پست نظر آنا ؛ اداس یا نڈھال نظر آنا ۔

To look daggers : دیکھو Dagger

To look ill : (۱) بیمار نظر آنا ۔ (۲) (معاملات میں) ابتری نظر آنا ۔

To look one's age : عمر کے مطابق نظر آنا ۔

To look oneself : بحال نظر آنا ؛ خوش نظر آنا ۔

To look well : (۱) تندرست نظر آنا ۔ (۲) (معاملات کا) اچھی حالت میں نظر آنا ۔

Look about : (v) چاروں طرف نظر ڈالنا ؛ نگرانی کرنا ؛ تلاش کرنا ؛ نگاہ دوڑانا ۔

Look about one : (v) (۱) جائزہ لینا ۔ (۲) چاروں طرف دیکھنا ۔ (۳) خوفزدہ ہونا ۔

Look after : (v) (۱) نگاہ سے تعاقب کرنا ۔ (۲) نگرانی کرنا ؛ خبر گیری کرنا ۔ (۳) تلاش کرنا ۔ (٤) متوجہ ہونا ؛ خیال کرنا ؛ سوچنا ۔

Look alive : (v) جلدی کرنا ؛ چوکس رہنا ۔

Look around : (v) (۱) چاروں طرف دیکھنا ۔ (۲) ہر پہلو کو دیکھ بھال کر فیصلہ کرنا ؛ پوری طرح جائزہ لینا ۔

Look at : (v) ملحوظ کرنا ؛ دھیان میں لانا ؛ توجہ کرنا ۔

Look back : (v) (۱) (کسی مہم میں) کچیانا ؛ دل چھوڑ دینا ؛ ہمت ہارجانا ۔ (۲) پچھلا زمانہ یاد کرنا ؛ گذشتہ واقعات پر نظر ڈالنا ۔ (۳) ترقی رک جانا ۔ (٤) پیچھے مڑ کر دیکھنا ۔

Look behind : (v) پیچھے کی طرف دیکھنا ۔

Not or never to look behind : مسلسل ترقی کرتے جانا ؛ مسلسل آگے بڑھتے جانا ۔

Look down : (v) (۱) نیچے دیکھنا ۔ (۲) اپنے کو برتر سمجھنا ؛ نظر حقارت سے دیکھنا ۔ (۳) نظر سے مرعوب کر لینا ؛ دبا لینا ۔

To look down on or upon : نظر حقارت سے دیکھنا ؛ اپنے کو (دوسرے سے) برتر سمجھنا ۔

Look-down : (n) کاغذ کی ظاہری شکل جو منعکس روشنی میں نظر آتی ھے ۔

Look-down : (n) (امریکا) ایک قسم کی مچھلی ۔

Look down ward : (v) نیچے کی طرف دیکھنا ۔

Look for : (v) امید کرنا ؛ توقع رکھنا ؛ انتظار کرنا ؛ راہ دیکھنا ؛ تلاش کرنا ۔

Look forth : (v) (کھڑکی وغیرہ سے) باہر دیکھنا ؛ نظارہ کرنا ۔

Look forward : (v) (۱) پیش بینی کرنا ۔ (۲) منتظر ہونا (امید کے ساتھ) ؛ امید رکھنا ۔ (۳) (عموماً خوشی سے) منتظر رھنا ؛(کسی چیز کی امید پر) خوشی ہونا ۔

Look here : (interj.) دیکھو ! سنو !

Look in : (v) (۱) ملنے کو آنا یا جانا ۔ (۲) درون بینی کرنا ۔ (۳) (ٹیلیویژن) دیکھنا ۔

Look-in : (n) (۱) (کسی کےیہاں) تھوڑی دیر کے لئے مل لینا ؛ ہو آنا ۔ (۲) (کھیل کود میں عامیانہ) کامیابی کی امید ۔ (۳) حصہ (کسی چیز میں)۔

Look in the eye / - face : (v) سامنا کرنا ؛ مردانہ وار مقابلہ کرنا ؛ آنکھیں چار کرنا ۔

Look into : (v) (۱) کسی چیز کے اندرونی حصے کو دیکھنا ؛ سرسری نظر سے دیکھنا (کتاب) ۔ (۲) تحقیقات کرنا ۔ (۳) (کسی کے یہاں) ذرا دیر کے لئے ہو لینا ۔

Look like : (v) (۱) مشابہ ہونا ۔ (۲) (کسی چیز کو دیکھ کر) امید ہونا ؛ اندیشہ ہونا ۔

Look on : (v) (۱) کھڑے دیکھتے رھنا ؛ (شریک کار نہ ہونا) ؛ الگ کھڑے تماشا دیکھنا ۔ (۲) (کتاب وغیرہ کو) دوسروں کے ساتھ مل کر پڑھنا ۔

To look on ahead : پیش بینی کرنا ؛ منتظر رھنا ۔

Look on : (v) خیال کرنا ؛ سمجھنا ؛ (شك کی نظر سے) دیکھنا ۔

Look out : (v) (۱) جھانکنا ؛ باہر دیکھنا ۔ (۲) نگرانی کرنا؛ نگہبانی ۔ (۳) دیکھ کر چن لینا ؛ منتخب کرنا ۔ (٤) نظر آنا ؛ دکھائی دینا ۔

Look out / Look-out : (n) (۱) نگہبانی ؛ چوکسی ۔ (۲) انتظار ؛ تلاش ۔ (۳) دیدبان ۔ (٤) نگہبانی یا پاسبانی کرنے والا آدمی یا جماعت یا کشتی ۔ (٥) منظر ۔ (٦) آثار (کامیابی یا ناکامی کے) ۔ (۷) (چھجا وغیرہ سنبھالنے کے لئے دیوار میں لگا) بریکٹ ۔

On the look-out : منتظر رہنا ۔

Look keep a (good) look-out : اچھی طرح نگرانی کرنا ۔

To place /- be / - put on or upon the look-out : منتظر رہنا یا رکھنا ۔

Look out for : (v) کسی شخص کی راہ دیکھنا یا انتظار کرنا ؛ (جھگڑے وغیرہ کے لئے) آمادہ رہنا ۔

Look over : (v) ایك ایك کر کے معائنہ کرنا ؛ ایك ایك جز کو جانچنا ۔

Look over : (v) معائنہ کرنا ؛ چشم پوشی کرنا ؛ درگذر کرنا ۔

Look-over : (n) سرسری معائنہ ۔

Look round : (v) (۱) چاروں طرف دیکھنا ۔ (۲) ہر پہلو کو دیکھ بھال کر فیصلہ کرنا کہ کیا کرنا چاہیئے ۔

Look-see : (n) (عام) تحقیقات ؛ جانچ پڑتال ؛ جائزہ ۔

Look through : (v) (۱) (کسی چیز میں سے) جھانکنا ؛ دیکھنا ۔ (۲) (پردے وغیرہ سے) اندر تك دیکھ لینا ۔ (۳) (معاملے کی) اصلیت کا پتا چلا لینا ؛ (چال یا فریب کو) سمجھ جانا ۔ (٤) سرسری نظر ڈالنا (کتاب وغیرہ پر) ۔ (٥) ظاہر ہونا ؛ ٹپکنا ۔

Look through : (v) غور سے دیکھنا ؛ اچھی طرح ٹٹولنا ؛ متجسس نگاہ سے دیکھنا ؛ پورے طور پر جانچنا ؛ یکے بعد دیگرے معائنہ کرنا ۔

Look to : (v) (۱) سمجھنا ؛ خیال کرنا ۔ (۲) ہوشیار رہنا ؛ خبردار رہنا ؛ نگہبانی کرنا ۔ (۳) بھروسہ کرنا ؛ امید رکھنا ؛ اعتماد کرنا ۔ (٤) قصد کرنا ؛ ارادہ کرنا ۔

To look to it : خبردار رہنا ۔

Look toward (s) : (v) (کسی کی طرف) دیکھنا ۔

To look towards a person : کسی کا جام صحت پینا ۔

Look unto : (v) دیکھو Look to

Look up : (v) (۱) نظر اٹھانا ؛ دیکھنا ۔ (۲) عزت کرنا ؛ احترام کرنا ۔ (۳) (تجارت) قیمت بڑھانا ؛ بھاؤ چڑھنا ۔ (٤) (لغت یا حوالہ کی کتاب میں) تلاش کرنا ۔ (٥) ملنے کے لئے جانا ۔ (٦) تلاش کرنا ۔ (۷) مالی حالت بہتر ہونا ؛ پنپنا ۔ (۸) ہمت باندھنا ۔ (۹) معلومات حاصل کرنا ۔ (۱۰) (پسند یا التجا وغیرہ کی نگاہ سے) دیکھنا ۔

To look up to : (۱) احترام کرنا ؛ عقیدت رکھنا ۔ (۲) (التجا ، پسند وغیرہ کی نگاہ سے) دیکھنا ؛ منتظر رہنا ۔

To look up and down : (کسی شخص کا) سر سے پیر تك جائزہ لینا ۔

Look upon : (v) (۱) خیال کرنا ۔ (۲) (اچھی یا بری نظر سے) دیکھنا ؛ سمجھنا ۔

Look you : (int.) دیکھو ! خبردار !

Looker : (n) دیکھنے والا ۔ (۲) نگراں ؛ خبرگیری کرنے والا ؛ محافظ ؛ زمینداروں کا کارندہ ۔ (۳) خوبصورت شخص ۔

Looker-on / Looker on : (n) تماشائی ؛ نظارہ کن ۔

Looking : (n) دیکھنا ؛ نظر ڈالنا ؛ نگاہ کرنا ۔

Looking : (a) مخصوص وضع کا ؛ مخصوص انداز کا ۔

Looking-glass : (n) (۱) آئینہ ۔ (۲) آئینے کا (پارہ چڑھا ہوا) شیشہ ۔ (۳) ایک قسم کا پودا ۔

Looking-glass plant : (n) ایک ایشیائی درخت ۔

Looking-glass writing : (n) الٹی تحریر (جو آئینہ کے ذریعہ پڑھی جائے) ۔

Loom : (n) (۱) کپڑا بننے کی مشین ؛ کرگھا ؛ جلاھے کا راچھ (بندانے دار کنگھی) ۔ (۲) برقی تار کے اوپر کی لچکدار نلی ۔ (۳) بنائی کا کام ۔

Loom : (n) ایک قسم کی مرغابی ۔

Loom : (n) ڈانڈ کا وہ حصہ جو کشتی کے اندر رھتا ھے ۔

Loom : (n) (بحری) سمندر سے خشکی کا پہلا نظارہ ۔

Loom : (v) بڑا دکھائی دینا ؛ خوفناک نظر آنا ؛ دھندلا نظر آنا ۔

Loom : (v) بُننا ؛ کرگھا پرتانا چڑھانا ۔

Loomery : (n) مرغابی خانہ ۔

Loon : (n) (۱) اُچکا ؛ لُچا ؛ شہدا ؛ آوارہ گرد ۔ (۲) گنوار ۔ (۳) لڑکا ؛ چھوکرا ؛ لونڈا ۔ (٤) کسبی ؛ فاحشہ عورت ۔

Loon : (n) ایک قسم کی مرغابی ؛ پن ڈُبّی ۔

Loony / Luny : (a) مجنوں ؛ دیوانہ ؛ پاگل ؛ سڑی ۔

Loony bin : (n) پاگل خانہ ۔

Loop : (n) (۱) (قلع بندی) سوراخ ؛ روزن ۔ (۲) موکھا ؛ روشن دان ۔ (۳) (معاہدے ؛ ضابطے وغیرہ سے) بچ نکلنے کی صورت ؛ مفر ؛ بھاگنے کی راہ ۔

Loop : (n) (۱) پھندا ؛ پھان ؛ حلقہ ؛ پھانسا ؛ چکر ۔ (۲) (ھندسہ) ایسا خط جو خود اپنا تقاطع کرتا ھو ؛ حلقہ ۔ (۳) حلقہ یا کڑا جو کسی چیز میں پکڑنے کے لئے لگا ھو ۔ (٤) تار یا ریل کی شاخ جو اصل لائن سے نکل کر پھر اسی میں مل جائے ؛ چکر شاخ ۔ (٥) (اسکیٹنگ) وہ حلقہ جو اسکیٹ کی ایک نوک سے بنایا جائے ۔ (٦) (سمعیات) ضد عقدہ ؛ لوپ ۔ (۷) (برقیات) حلقہ رو ۔ (۸) فلم یا مقناطیسی فیتہ (ٹیپ) کا ایک حصہ ۔ (۹) ورزشی کانفرنس یا انجمن ۔ (۱۰) مانع حمل حلقہ ۔

For a loop : (۱) حیرت زدہ ھوکر ۔ (۲) مصیبت میں ۔

To loop th loop : ریل کے حلقہ شاخ پر سفر کرنا ؛ چکر کاٹنا ۔

Loop : (n) (فلزیات) مندلا ؛ پگھلے ھوئے لوہے کی ڈھیر ۔

Loop : (v) (۱) پھندے ڈالنا ؛ حلقے بنانا ۔ (۲) (کیڑے کا) کنڈلی بنائے ھوئے چلنا یا رینگنا ۔ (۳) حلقہ میں لے لینا ؛ چکر میں پھانسنا یا گھیرنا ۔ (٤) پھندا لگانا ؛ حلقہ دار پھندوں میں باندھنا ۔ (٥) (برقیات) تار کو حلقہ بنا کر جوڑنا ۔ (٦) (ھوائی جہاز کو ھوا میں) قلا بازی کھلانا ۔ (۷) سوراخ بنانا ؛ موکھے بنانا ۔ (۸) حلقہ شاخ ریلوے پر سفر کرنا ۔

Loop-hole / Loophole : (n) دیکھو Loop

Loop hole : (v) روزن بنانا ؛ موکھے بنانا ۔

Loop-knot : (n) کنڈلی گرہ ؛ کنڈل گانٹھ ۔

Loop-lace : (n) (۱) ایک زیور جس میں حلقے بنے ھوتے ھیں ۔ (۲) لیس کی ایک قسم جو مہین جالی پر بُنی جاتی ھے ۔

Loop-laced : (a) حلقہ دار (زیور) مہین جالی پر بُنی لیس سے مزین ۔

Loop-line : (n) ریل کی شاخ جو اصل لائن سے نکل کر پھر اسی میں مل جائے ۔

Loop-stitch : (n) حلقه دار بخیه ۔

Looped : (a) (۱) سوراخ دار ؛ موکھا دار ۔ (۲) حلقه بنایا ہوا ؛ پھانسا بنایا ہوا ۔ (۳) مہین جال پر بُنا ہوا (لیس) ۔ (٤) پھندے کے ذریعہ لگا ہوا ۔ (٥) مخمور ؛ مدہوش ۔

Looper : (n) (۱) ایک کیڑا جو کنڈلی بناتا ہوا رینگتا ہے ؛ کنڈل کیڑا ۔ (۲) بخیہ پرزہ ؛ سینے کی مشین کا ایک پرزہ جس سے بخیہ ہوتا ہے ۔

Looping : (n) (۱) حلقے بنانا ؛ (۲) حلقه بنانے کے لوازمات ۔ (۳) حلقوں کی جھالر ۔

Looping : (a) کنڈل بنانے والا ؛ کنڈل بنا کر چلنے والا یا رینگنے والا ۔

Looping caterpillar : (n) کنڈل بھُوا ۔

Looping-snail : (n) ایک قسم کا گھونگا ۔

Loopy : (a) (۱) حلقوں سے بھرا ہوا ؛ پھندوں سے بھرا ہوا ۔ (۲) (مجازاً) مکار ؛ فریبی ؛ حیلہ گر ۔ (۳) خبطی ؛ پاگل ۔

Loose : (n) (تیر اندازی) (تیر) چھوڑنا ۔

At (in) the (very) loose : آخری لمحه میں ۔

To give a loose to : کھل کر اظہار کرنا ؛ آزاد کردینا ؛ لگام ڈھیلی کرنا ۔

To make a loose from : ساتھ چھوڑ دینا ؛ بھاگ جانا ۔

Loose : (a) (۱) کھُلا ہوا ؛ چھوڑا ہوا ؛ آزاد ؛ رہا ۔ (۲) اپنی جگه سے ہٹا ہوا ؛ الگ ؛ جو الگ ہو سکے ۔ (۳) (کیمیاوی عناصر) آزاد ؛ غیر پیوسته ۔ (٤) لٹکا ہوا ۔ (٥) ڈھیلی (لگام وغیرہ) ؛ ڈھیلا (کپڑا) ۔ (٦) ڈھیلا ؛ ہلتا ہوا ؛ جو کسا ہوا نہ ہو ۔ (۷) (فوج) (صفیں) جس کے درمیان فاصله ہو ۔ (۹) (خیالات) غیر واضح ؛ دھندلے ؛ مبہم ؛ جس میں صحت کا پورا خیال نہ رکھا جائے ؛ غیر صحیح ؛ (ترجمه) غیر مطابق اصل یا غیر لفظی ۔ (۱۰) (اُسلوب بیان) جس میں صرف و نحو کی غلطیاں ہوں ؛ غیر نحوی ؛ خلاف قواعد ۔ (۱۱) آوارہ ؛ بد چلن ؛ قول یا فعل میں غیر محتاط ۔ (۱۲) (نباتیات) ڈھیلا ؛ مسامدار ۔ (۱۳) غیر اسہالی (پیٹ) ۔ (١٤) پھیلی ہوئی (تحریر) ؛ ٹیڑھا میڑھا ۔ (١٥) (اصطبل) جس میں گھوڑے باندھے نہ جائیں ۔

With a loose rein : (۱) لگام ڈھیلی چھوڑے ہوئے ۔ (۲) (مجازاً) نرمی سے ؛ رعایت سے ۔

Loose : (n) (فٹ بال) کھلاڑیوں کا وہ جتھا جس میں گیند آزادانه طور پر ایک کھلاڑی سے دوسرے تک جاتی ہے ۔

In the loose : بے بنایا ہوا ۔

On the loose : رنگ رلیاں مناتے ہوئے ۔

Loose : (adv.) بے قاعدہ ؛ بے پروائی سے ۔

To hold loose : غیر طرفدار یا غیر جانب دار ہونا ؛ دلچسپی نه رکھنا ۔

To play fast and loose : Fast and loose دیکھو

To sit loose : آزاد ہونا ؛ غیر طرفدار ہونا ؛ بے وزن ہونا ۔

Loose : (v) (۱) رہا کرنا ؛ ؛ کھولنا ؛ آزاد کرنا ؛ چھوڑنا ۔ (۲) کھولنا (گرہ ، بال ، ہتھکڑی وغیرہ) ۔ (۳) (کشتی) کھولنا (کھونٹے وغیرہ سے) ؛ لنگر اٹھانا ۔ (٤) تیر چھوڑنا ۔ (٥) بندوق داغنا ؛ چلانا ۔ (٦) چھوڑنا ؛ جاری کرنا ۔ (۷) ڈھیلی کرنا (گرفت) ۔ (۸) کام ختم کرنا ؛ (اسکول ، فیکٹری وغیرہ) بند کرنا ۔ (۹) فیس دے کر چھڑانا یا حاصل کرنا ۔ (۱۰) (اسکاچستان) واپس لے لینا (حکم امتناع وغیرہ) ۔

Loose-bodied : (a) ڈھیلا ڈھالا (جامه وغیرہ) ۔

Loose-bowel : (n) اسہالی کیفیت ۔

Loose-box : (n) اصطبل جس میں گھوڑا آزادی سے چل پھر سکتا ھے ۔

Loose-change : (n) بچی ھوئی ریزگاری ؛ خردہ ۔

Loose-coupling : (n) ڈھیلا جفتہ ۔

Loos-end : (n) (۱) لٹکتی ھوئی چیز ۔ (۲) خلاف احتیاط ؛ مذبذب ؛ غیر فیصل ۔

At (after / on) a loose end : جس کا کوئی مشغلہ نہ ھو ؛ کٹی پتنگ کی طرح ۔

At a loose end : غیر فیصل ؛ غیر معین ۔

Loose fish : (n) عیاش ؛ بد چلن شخص ۔

Loose-leaf : (a) علاحدہ علاحدہ اوراق والا (کھاتا) ۔

Loose-lipped : (a) بکّی ؛ فضول گو ؛ بکواس کرنے والا ۔

Loose-pulley : (n) ڈھیلی چرخی ۔

Loose strife : (n) ایک بوٹی کا نام جس کی دو قسمیں ھوتی ھیں ۔

Loose-tongued : (a) دیکھو Loose lipped

Loosely : (adv.) بے قاعدہ ؛ غیر صحیح طور پر ؛ بے پروائی سے ۔

Loosen : (v) (۱) کھول دینا (زبان) ۔ (۲) ڈھیلا کرنا ؛ ڈھیلا ھونا ۔ (۳) قبض دور کرنا ؛ دست لانا ۔ (٤) (کھانسی کی) خشکی دور کرنا ۔ (٥) ڈھیل دینا ؛ آزادی دینا ؛ (ضابطے کی) سختیاں کم کرنا ۔

To loosen (a person's) hide : کوڑے سے مارنا ؛ چمڑی اُدھیڑنا ۔

Loosener : (n) ڈھیلا کرنے والا ؛ ڈھیل دینے والا ۔

Looseness : (n) کشادگی ؛ ڈھیلاپن ؛ بے قاعدگی ؛ آوارگی ؛ اسہال ۔

Loosish : (a) کسی قدر ڈھیلا ۔

Loot : (n) (۱) لوٹ کا مال ؛ مال غنیمت ۔ (۲) ناجائز آمدنی ؛ رشوت ۔ (۳) لوٹ ۔

Loot : (v) (۱) لوٹنا ؛ تاراج کرنا ۔ (۲) مال غنیمت کے طور پر لے جانا ۔

Looter : (n) لٹیرا ؛ لوٹنے والا ۔

Lop : (n) پسّو ۔

Lop : (n) درختوں کی چھوٹی ٹہنیاں ۔

Lop : (n) پانی کی چھوٹی لہریں ۔

Lop : (n) لٹکتے کان والا خرگوش ۔

Lop : (v) (۱) شاخیں کاٹنا ؛ چھانٹنا ۔ (۲) (شاخوں کے) درخت کو ننگا کر دینا ۔ (۳) (اعضا یا سر) قطع کرنا ؛ اُڑا دینا ؛ قلم کرنا ۔

Lop : (v) (۱) ڈھیلا لٹکنا ۔ (۲) (کان کنی) لٹکانا ۔ (۳) ٹھالی پھرنا ؛ آوارہ گردی کرنا ؛ بے ڈھنگے طریقے سے بیٹھا یا کھڑا ھونا ۔ (٤) چھلانگیں بھرنا ۔

Lop : (v) (پانی کا) چھوٹی لہروں میں ھو کر بہنا ۔

Lop : (a) لٹکتے کان والا ۔

Lop and top / - crop : (n) درخت کا تراشہ ؛ چھانٹی ھوئی ڈالیاں ؛ کاٹ چھانٹ ۔

Lop-ear : (n) (۱) (جمع) لٹکتے ھوئے کان ؛ لمبے لمبے کان ۔ (۲) ایک قسم کا خرگوش ۔

Lop-eared : (a) لٹکتے ھوئے کان والا ؛ جس کے کان لٹکتے ھوں ۔

Lop-eaves : (n) طرفین میں جھکی ھوئی اولتی ۔

Lop-rabbit : (n) لٹکتے کان کا خرگوش ۔

Lop sided /Lopsided :(a) دیکھو Lapsided

Lope : (n) چھلانگ ۔

Lope : (v) (۱) دوڑنا ؛ بھاگنا ۔ (۲) چھلانگیں بھرنا ۔

Loper : (n) چول چھلا جس میں لگا کر رسہ بانٹا جاتا ہے ۔

Lopho / Loph : (prefix) سابقہ یونانی لفظ Lophos سے ماخوذ ہے بمعنی "کلغی" "طُرّہ" یہ سائنس کے الفاظ میں مستعمل ہے ۔

Lophobranch : (n) طرہ' خیشوم ؛ کلغ گلپھڑا ؛ مچھلی جس کا گلپھڑا کلغی نما ہوتا ہے ۔

Lophobranch : (a) طرّہ' خیشومی ۔

Lophobrabchiate : (a) طرّہ' خیشومی ۔

Lophodont : (a) ابھرواں دندان ۔

Lophophore : (n) (۱) حُوینات اُشنیہ کا دہنی قرص جس میں محاس ہوتا ہے ۔ (۲) ایک قسم کا کلغی دار چمکیلے پروں والا پرند ۔

Lopped : (n) (۱) (نباتیات و حیوانیات) مقطوع ؛ کٹوان ۔ (۲) (نقابت) اس طرح کٹا ہوا جس سے موٹائی معلوم ہو ۔

Lopper : (n) شاخیں کاٹنے والا ۔

Lopper : (v) (۱) (دودھ کا) جمنا ؛ چکتا بندھنا ؛ بستہ ہونا ۔ (۲) جمانا ۔

Lopping : (n) (۱) شاخ تراشی ؛ شاخ کٹائی ۔ (۲) کترن ؛ تراشہ ۔

Loppy : (a) لٹکنے والا ؛ لٹکا ہوا ۔

Loppy : (a) متلاطم ؛ امواج (سمندر) ۔

Lopseed : (n) شمالی امریکا کی ایک بوٹی ۔

Loquacious : (a) (۱) بکّی ؛ باتونی ؛ زیادہ گو ۔ (۲) شور کے ساتھ بہتا ہوا (پانی) ؛ بولتا ہوا ؛ چہچہانے والا (پرند) ۔

Loquaciously : (adv.) بکّی پن سے ؛ زیادہ گوئی سے ؛ چہچہاتے ہوئے ؛ شور کے ساتھ بہتے ہوئے ۔

Loquaciousness : (n) زیادہ گوئی ؛ بکّی پن ؛ باتونی پن ۔

Loquacity : (n) بکواس ؛ بک بک ؛ زیادہ گوئی ۔

Loquat : (n) لوکاٹ : چین اور جاپان کا مشہور پھل اور اس کا درخت ۔

Loquitur : (ناٹک کی ہدایت) (حال واحد غائب) کہتا ہے ' کہتی ہے ۔

Lor : (int.) (عامیانہ) Lord کا مخفف ؛ کلمہ' فجائیہ یا خدا ۔

Loral : (a) (نباتیات و حیوانیات) لُوری ؛ Lore کا ۔

Lorate : (a) تسمہ نما ۔

Lorcha / Lorch : (n) ایک قسم کا جہاز جس کا ڈھانچہ یورپی طرز کا اور بادبان ، مستول وغیرہ چینی طرز کا ہوتا ہے ۔

Lord : (n) (۱) مالک ؛ حاکم ؛ مخدوم ؛ سردار ؛ فرمانبردار ؛ بادشاہ ۔ (۲) (شعر) مالک ؛ صاحب ۔ (۳) (کسی خاص چیز کا) سب سے بڑا تاجر ؛ ملک التجار ۔ (٤) رئیس ؛ امیر ؛ جاگیر دار ۔ (٥) (شعر مزاحاً) شوہر ؛ خاوند ۔ (٦) (علم النجوم) (کسی شخص کا) ستارہ ؛ طالع ۔ (۷) خداوند ؛ خدا ؛ اللّٰہ ؛ رب ۔ (۸) حضرت عیسیٰ ؛ یسوع مسیح ۔ (۹) لارڈ امیر ؛ دارالامراء کا رکن ۔ (۱۰) (جمع) دارالامراء؛ دارالامراء کی عدالت عالیہ ؛ اعلیٰ انتظامی مجلس کے ارکان ۔ (۱۱) اکثر منصبی خطابات کا پہلا لفظ جیسے لارڈ لیفٹنٹ ؛ آئر لینڈ کا وائسرائے ؛ ہر ضلع کا ناظم اعلیٰ ۔ (۱۲) ڈیوک کے چھوٹے لڑکے کا خطاب ۔ (۱۳) صدر تقریبات ۔ (۱٤) کبڑا شخص ۔ (۱٥) ایک قسم کی بط ۔

Cicil lord : مجلس بحریہ کا غیر فوجی رکن۔

Drunk as a lord : مخمور ؛ نشے میں چور۔

House of lords : دارالامراء۔

In the year of our Lord : سنہ عیسوی۔

Lord bless me : اے خدا رحم کر۔

Lord, have mercy on us : خدایا ہم لوگوں پر رحم کر۔

Mesne Lord : درمیانی زمیندار (جو بڑے جاگیر دار سے زمین پٹہ پر لے اور دوسروں کو پٹہ پر دے)۔

My Lord : کسی نام یا خطاب کا سابقہ۔

The Lord : خدا ؛ اللّٰہ۔

(The) Lord knows / -who / -what- / -how etc : خدا جانے کون ؛ کیسے ؛ کیا وغیرہ۔

The Lord's prayer : (۱) وہ دعا جو حضرت عیسیٰ نے اپنے حواریوں کو سکھائی۔ (۲) عیسائیوں کی معروف دعا۔

The Lords Spiritual : اُسقف جو دارالامراء کے رکن ہوتے ہیں ؛ امرائے دینی۔

The Lord's Supper : عشائے ربانی۔

The Lord's table : (۱) گرجے کی قربان گاہ۔ (۲) عشائے ربانی۔

The Lords Temporal : طبقۂ اُمراء؛ غیر پادری اراکین؛ امرائے دینوی۔

To live Like a lord : رئیسانہ شان سے رهنا۔

To swear like a lord : لارڈ امیر کی طرح حلف لینا۔

To treat (a person) like a lord : بہت تکلف کے ساتھ خاطر مدارت کرنا ؛ بہت تعظیم کرنا۔

Lord : (v) (۱) حکومت کرنا ؛ حکم چلانا۔ (۲) لارڈ بنانا ؛ لارڈ کا خطاب بخشنا۔ (۳) لارڈ کہہ کر خطاب کرنا۔

To lord it : حکم چلانا۔

Lord Chamberlain : (n) انگلستان کا ایک شاہی یا سرکاری افسر جس کا کام پیشہ ور لوگوں کی تقرری ، شاہی تھیٹر اور گرجاؤں کی تنظیم اور انگلستان میں عام طور پر کھیلے جانے والے ڈراموں کا لائسنس دینا ہوتا ہے۔

Lord Chancellor : (n) دارالامراء کا میر مجلس ؛ عدالت مرافعہ کا میر مجلس ؛ قاضی القضاۃ۔

Lord Chief justice : (n) میر مجلس عدالت عالیہ۔

Lord Commissioner of the Admiralty : (n) امارت بحری کا ایک اعلیٰ عہدہ دار۔

Lord Commissioner of the Great Seal : (n) دیکھو Lord Chancellor

Lord Commissioner of the Treasury : (n) حاکم خزانہ جو برطانیہ کے خزانوں کے نگراں میں سے ایک ہوتا ہے۔

Lord Harry : (n) شیطان۔

Lord High Admiral : (n) برطانیہ کے امارت بحری کا اعلیٰ عہدہ دار۔

Lord High Commissioner : (n) اسکاچستان کے کلیسا کی مجلس عام میں تاجدار برطانیہ کا نمائندہ کمشنر۔

Lord-in-waiting : (n) (انگلستان کی)فرمانروا ملکہ کا اعلیٰ مصاحب۔

Lord Justices : (n) انگلستان کی عدالت مرافعہ کے جج۔

Lord Justices (of Ireland) : (n) (آئرستان کا) اٹھارویں صدی کے اوائل کا وہ عہدہ دار (کمشنر) جسے وانسرائے کے اختیارات حاصل تھے۔

Lord-Lieutenancy : (n) آئرلینڈ کے وائسرائے یا ضلع کے ناظم اعلیٰ کا عہدہ۔

Lord-Lieutenant : (n) (۱) آئرلینڈ کا وائسرائے ۱۹۲۲ء سے پہلے کا۔ (۲) ہر ضلع کا ناظم اعلیٰ۔

Lord Mayer : (n) بلدیہ لندن ؛ ڈبلن وغیرہ کا صدر۔

Lord-Mayer's Day : (n) ۹ نومبر جب بلدیہ کا صدر اپنے انتخاب کی شاہی منظوری کے لئے جلوس میں ویسٹ منسٹر جاتا ہے۔

Lord Mayer's Show : (n) Lord Mayer's Day کا جلوس۔

Lord of misrule : (n) (۱) بڑے دن کے جشن طرب کا صدر۔ (۲) عوامی تقاریب کا صدر۔

Lord of the Bed-Chamber : (n) بادشاہ کا اعلیٰ مصاحب۔

Lord of (the) creation : (n) (۱) اشرف المخلوقات ؛ نوع انسانی۔ (۲) (مزاحاً) مرد (عورتوں کے مقابلے میں)۔

Lord of the manor : (n) جاگیر دار ؛ تعلقہ دار۔

Lord paramount : (n) مقتدر اعلیٰ ؛ فرمانروا۔

Lord rector : (n) اسکاچستان کی جامعہ صدر۔

Lord-rectorship : (n) اسکاچستان کی جامعہ کے صدر کا عہدہ۔

Lording : (n) چھوٹا امیر۔

Lordkin : (n) چھوٹا امیر۔

Lordless : (a) بے مالک ؛ بے آقا ؛ بے حاکم ؛ بے سردار۔

Lordling : (n) چھوٹا امیر۔

Lordlily : (adv.) تحکمانہ طور پر ؛ مغرورانہ طور پر ؛ امیرانہ طور پر۔

Lordliness : (n) امیری ؛ صاحبی ؛ امارت ؛ شان و شوکت ؛ وقار ؛ تمکین ؛ غرور ؛ تکبر۔

Lordly : (a) (۱) مغرور ؛ متکبر ؛ تحکمانہ ؛ رئیسانہ مزاج کا ؛ پر تمکین ؛ باوقار ؛ حقارت آمیز۔ (۲) شاندار ؛ عظیم الشان ؛ امیرانہ ؛ رئیسانہ۔

Lordly : (adv.) امیرانہ طور پر ؛ امیروں کی طرح۔

Lordolatory : (n) امراء پرستی۔

Lordosis : (n) (طب) قطاء ؛ ریڑھ کی معمول سے زیادہ خمیدگی۔

Lords and ladies : (n) ایک خود رو پودا ؛ عجالہ ؛ اروی۔

Lord s day / Day : (n) یوم السبت ؛ اتوار۔

Lordship : (n) (۱) حکومت ؛ ملک ؛ ملکیت۔ (۲) تعلقہ ؛ علاقہ ؛ ریاست ؛ جاگیر۔ (۳) لارڈ (امیر) ذات یا شخصیت جیسے Your lordship حضور، عالی جناب۔ (٤) وہ معاوضہ جو کان کنی کا اجارہ دار زمیندار کو دے ؛ حقِ تصنیف۔

Lore : (n) (۱) (کسی خاص موضوع کی) معلومات ؛ روایات ؛ افسانے ؛ داستان۔ (۲) علم و فضل ؛ تبحر ؛ علمیت ؛ دانش ؛ علم الروایات۔ (۳) عقیدہ ؛ اصول۔

Lore : (n) (۱) لور ؛ تسمہ نما جگہ آنکھ اور بالائی جبڑے کے درمیان (چڑیوں میں)۔ (۲) (سانپ کے جسم میں) آنکھ اور نتھنے کے بیچ کی دھاریاں۔

Loreal : (a) دیکھو Loral

Lorgnette : (n) لمبے دستے کی عینک ، لمبی کمانی کا چشمہ ؛ دستہ دار دو چشمہ۔

Lorgnon : (n) دیکھو Lorgnette

Lori : (n) (۱) ایک چھوٹا پتلا سا بے دُم کا دودھ پلانے والا جانور (جو سیلون میں ہوتا ہے)۔ (۲) ایک قسم کا لنگور۔

Lorica : (n) (۱) (قدیم روم) چرمی زرہ ۔ (۲) (قدیم کیمیا) ایک قسم کی کہگل جو پکانے سے قبل برتنوں پر لگا دی جاتی تھی ۔ (۳) (حیوانیات) زرہ ۔ (٤) پوست ؛ قشر ۔

Loricate : (a) (حیوانیات) زرہ پوش ۔

Loricate : (n) زرہ پوشاں ۔

Loricate : (v) حفاظتی تہ چڑھانا ۔

Loricated : (a) دیکھو Loricate

Lorication : (n) حفاظتی تہ چڑھانا ۔

Lorikeet : (n) لوری صغیر ؛ ایک قسم کا چھوٹا توتا ۔

Lorimer / Loriner : (n) لگام کا دہانہ بنانے والا ؛ لوہے کے چھوٹے سامان بنانے والا ؛ آہنگر ؛ لہار ۔

Loriot : (n) ایک پرند جس کے پر سیاہ اور زرد ہوتے ہیں ؛ صفاریہ ۔

Loris : (n) دیکھو Lori

Lorn : (a) (۱) اجاڑ ؛ ویران ؛ بے چراغ ۔ (۲) تنہا ؛ بچھڑا ہوا ؛ اناتھ ؛ بیکس ۔

Lorry / Lurry : (n) (۱) لمبی نیچی گاڑی جس میں کنارے نہ ہوں ؛ چھکڑا ؛ ٹھیلا ۔ (۲) مال گاڑی کا ڈبا ؛ باربرداری کی ٹرام گاڑی ۔ (۳) (کان کنی) کان کے اوپر کا پُل ۔

Lory : (n) لوری ؛ توتے جیسی چڑیا جس کے پر شوخ رنگ کے ہوتے ہیں ۔

Losable / Loseable : (a) ہارنے کے قابل ۔

Lose : (v) (۱) کھو بیٹھنا ؛ کھودینا ؛ تلف کرنا ؛ ضائع کرنا ؛ بچھڑ جانا ۔ (۲) معدوم ہو جانا ؛ مٹ جانا ؛ مر جانا ؛ ہلاک ہو جانا ۔ (۳) نقصان اٹھانا ؛ خسارے میں رہنا ۔ (٤) کھو دینا ؛ گم کر دینا ؛ سلسلہ قائم نہ رکھ سکنا ۔ (٥) ضائع کرنا ؛ رائیگاں کرنا ؛ برباد کرنا ۔ (٦) نہ پانا ؛ نہ پکڑ سکنا ؛ سنتے نہ پانا ؛ دیکھ نہ پانا ۔ (۷) ہارنا ؛ (داؤں) کھونا ؛ شکست کھانا ۔ (۸) (تحریک یا تجویز کے) منظور کرانے میں نا کام رہنا ۔ (۹) ضائع کرادینا ؛ لے ڈوبنا ۔ (۱۰) بھٹک جانا ؛ گمراہ ہونا ؛ محو ہو جانا ؛ گم ہو جانا ۔ (۱۱) چھٹکارا پانا (بیماری ، وزن وغیرہ سے) ؛ جاتا رہنا (زکام وغیرہ کا) ۔ (۱۲) ٹیبل گھڑی کا سست چلنا ۔

To be lost on or upon : بے اثر ہونا ؛ رائیگاں جانا ۔

To lose caste : ذات کھو دینا ؛ عزت کھو دینا ۔

To lose ground : پسپا ہونا ؛ گرنا ؛ گھٹنا ۔

To lose heart : ہمت ہارنا ؛ دل برداشتہ ہونا ۔

To lose hold : گرفت ڈھیلی پڑنا ؛ ہاتھ سے جاتا رہنا ۔

To lose one's balance : توازن کھو دینا ۔

To lose one's head : (۱) قتل کیا جانا ۔ (۲) گھبرایا گڑ بڑا جانا ۔

To lose one's legs : نشے میں ہونا ۔

To lose one's temper : جھنجھلانا ؛ غصے میں آنا ۔

To lose patience : صبر نہ کرنا ؛ صبر کا یارانہ رہنا ۔

To lose out : ناکامیاب ہونا ؛ نا کام ہونا ۔

Losel : (n) بد چلن ؛ آوارہ ؛ نکما ۔

Losel : (a) بے کار ؛ نکما ۔

Loser : (n) (۱) کھونے والا ؛ ہارنے والا ۔ (۲) مغلوب ہونے والا ؛ شکست کھانے والا ؛ نقصان اٹھانے والا ۔ (۳) آدمی یا گھوڑا جو دوڑ میں ہار جائے ۔ (٤) (بلیرڈ) وہ ہاتھ جس سے خود اپنی گیند تھیلی میں چلی جائے ۔ (٥) (ٹینس) ضرب شکست ۔ (٦) (برج کھیل) وہ پتّا جس سے ہار ہو ۔

Losing : (n) ہارنا ؛ شکست کھانا ۔

Losing : (a) ہارنے والا ؛ ہرانے والا ؛ نقصان پہنچانے والا ۔

Losing game : (n) (۱) وہ کھیل جس میں ہار یقینی ہو ۔ (۲) کھیل جس میں ہار نے والے کی جیت ہو ۔

Losing hazard : (n) (بلیرڈ) اپنی گیند کو تھیلی میں گرانا ۔

Losing-money : (n) وہ رقم جو بعض کھیلوں میں ہارنے والوں کو دی جاتی ہے ۔

Losingly : (adv.) ہارتے ہوئے ؛ نقصان اٹھاتے ہوئے ۔

Loss : (n) (۱) نقصان ؛ خسارہ ؛ گھاٹا ؛ ٹوٹ ؛ ٹوٹا ۔ (۲) کمی ۔ (۳) وہ آدمی یا مال جو تلف ہو جائے یا ہاتھ سے جاتا رہے ۔ (٤) (فوج) نقصان ؛ فوجیوں کا ہاتھ سے جاتے رہنا ؛ ہاتھ سے جانے والے فوجیوں کی تعداد ۔

At a loss : (۱) (کتا) جو شکار کے سراغ کی بو کھو بیٹا ہو ۔ (۲) مذبذب ۔

At a loss for : قاصر ۔

For a loss : افسردگی کی حالت میں ۔

In the loss of question : بشرطیکہ کوئی تنازع نہ ہو ۔

To have a great loss in (or of) : بری طرح ہار جانا ۔

Loss : (n) دیکھو Loess

Loss-leader : (n) کوئی چیز جو گاہک کو راغب کرنے کے لئے اصل قیمت سے کم میں بیچ دی جائے ۔

Loss of lie : (n) (۱) سزائے موت پانا ۔ (۲) (آدمی کی ) قربانی ۔

Lost : (a) (۱) بربادشدہ ؛ تباہ شدہ ؛ کھویا ہوا ؛ گم شدہ ۔ (۲) مجبور ؛ معذور ۔ (۳) مردود ؛ ملعون ؛ ناکارہ ۔ (٤) شکست خوردہ ؛ ہارا ہوا ؛ ہاری ہوئی ۔

To be lost to : (۱) جاتے رہنا ؛ کھو جانا ۔ (۲) آدمی کا بے حس ہونا ۔

To give (up or over) for lost : گم شدہ سمجھنا ۔

Lot : (n) (۱) قرعہ ۔ (۲) قرعہ اندازی ؛ قرعے سے انتخاب ۔ (۳) حصہ ؛ نصیب ۔ (٤) قسمت ؛ تقدیر ؛ نصیب ؛ حالت ؛ بخت ۔ (٥) ٹیکس ؛ محصول ؛ مطالبہ ؛ واجب الادا ۔ (٦) قطعہ زمین جو ایک شخص کے حصے میں آئے ۔ (۷) ڈھیری ؛ مجموعہ ؛ اشیاء (جو ایک ساتھ نیلام ہوں) ۔ (۸) ٹکری ؛ گروہ ؛ جتھا ؛ مجموعہ اشیاء ؛ کھیپ ۔ (۹) بہت ؛ بڑی مقدار ؛ بڑی تعداد ۔

Bad lot : برا آدمی ؛ بد چلن آدمی ۔

Chief lot / Great lot : سب سے بڑا انعام ۔

The lot : سارا کا سارا؛ کل ۔

The lot falls on : کسی کے نام سے قرعہ نکلنا ۔

To cast in one's lot with : عہد رفاقت کرنا ؛ دکھ سکھ کا شریک ہونا ۔

To fall to the lot of : حصے میں آنا ؛ مقدر ہونا ؛ قسمت میں ہونا ۔

To have neither part nor lot in : کچھ سروکار نہ رکھنا ؛ کوئی واسطہ نہ رکھنا ۔

Lot : (v) (۱) حصہ دینا ؛ بانٹنا ۔ (۲) بانٹنا ؛ تقسیم کرنا (ڈھیروں یا قطعوں میں) ۔

To lot upon : آسرا ہونا ؛ بھروسا کرنا ؛ اعتماد کرنا ؛ کامل امید رکھنا ۔

Lot-mead /-meadow : (n) چراگاہ ؛ مرغزار ۔

Lote : (n) (۱) کنول ؛ پدم ۔ (۲) ایک قسم کا پودا جو یونانی

اساطیر میں کاہلی اور آرام طلبی پیدا کرنے والا مانا جاتا تھا ۔ (۳) مصر کا (آبی) کنول ؛ نیلوفر ۔ (٤) کنار ؛ سدر ؛ بیری ۔ (٥) (تعمیرات) مصری نیلوفر کی شکل کا آرائشی کام ۔ (٦) جنس پرند ۔

Loth — دیکھو Loath

Lothario : (n) — اوباش ؛ عیاش ۔

Lotic : (a) — رواں پانی سے متعلق یا اس میں رہنے والا ؛ دریا باش ۔

Lotion : (n) — (۱) لوشن ؛ زخم دھونے کی دوا ؛ جلدی امراض دور کرنے یا رنگ صاف کرنے کا عرق وغیرہ ؛ زخم شویہ ۔

Loto : — لاٹری کا سا جوئے کا کھیل ۔

Lotophagi : (n) — یونانی اساطیر میں وہ لوگ جو ایک قسم کا پھل کھاتے تھے جس سے سستی اور کاہلی پیدا ہوتی تھی ؛ اس پھل کو کھانے والے ۔

Lottery : (n) — قرعہ اندازی ؛ چھٹی ڈالنا ؛ لاٹری ۔

Lottery-wheel : (n) — گردشی پہیا جس میں قرعہ اندازی کے لئے ٹکٹوں کو رکھ کر گھماتے ہیں ۔

Lotus : (n) — دیکھو Loto

Lotus eater : (n) — (۱) دیکھو Lotophagi ۔ (۲) کاہل ؛ آرام طلب (شخص) ۔

Lotus-eating : (a) — کاہل ؛ آرام طلب ۔

Lotus-eating : (n) — کاہلی ؛ آرام طلبی ؛ عیش پرستی ۔

Lotus eyes : (n) — کنول کی شکل کی آنکھیں ؛ کنول نما آنکھیں ؛ کنول کی طرح کی آنکھیں ۔

Lotus-land : (n) — وہ جگہ جہاں کاہلی اور عیش پرستی سے بسر ہو ۔

Loud : (a) — (۱) اونچا ؛ زور کا ؛ بلند ؛ بلند آواز کا ۔ (۲) پر شور ؛ غل مچانے والا ؛ آسمان سر پر اٹھانے والا ۔ (۳) (رنگ لباس) بھڑک دار ؛ بھڑکیلا ؛ شوخ رنگ کا ؛ (آداب مجلس) نمائشی ۔

Loud : (adv.) — (۱) بہ آواز بلند ؛ پکار کر ؛ زور سے ۔ (۲) ناگوار طور پر ۔

Loud-mouth : (n) — شیخی باز ؛ ڈینگی ۔

Loud speaker : (n) — آواز رساں ؛ بھونپو ؛ بلند گو ؛ مکبرالصوت ؛ ناقوس ؛ صوت افزا آلہ ۔

Loud-spoken : (a) — بلند آواز سے بولنے والا ۔

Louden : (v) — بلند ہونا یا کرنا ۔

Loudish : (a) — کسی قدر بلند آواز کا ۔

Loudly : (adv.) — بہ آواز بلند ؛ زور سے ؛ پکار کر ۔

Loudness : (n) — بلند آوازی ؛ جہرالصوت ۔

Lough : (n) — جھیل ؛ خلیج ؛ کھاڑی ۔

Louis : (n) — (۱) لوئی ؛ متعدد فرانسیسی بادشاہوں کا نام ۔ (۲) فرانسیسی طلائی سکہ ۔

Louis d'or : (n) — (۱) فرانسیسی طلائی سکہ ۔ (۲) دیکھو Louis ۔

Louis Quatorze : (n) — لوئی چہاردہم (فرانسیسی بادشاہ) ؛ طرز تعمیر کے لئے اکثر بطور صفت آتا ہے ۔

Lounge : (n) — (۱) مٹر گشت ؛ ٹہلنا ؛ ٹہل ؛ خرام ۔ (۲) ٹہلنے کی جگہ ؛ سیر گاہ ؛ (مکانوں میں) انتظار کا کمرہ ؛ برآمدہ ؛ غلام گردشی ۔ (۳) آرام کرسی ؛ سوفا ؛ کوچ ۔ (٤) (عام) (اسٹین اور کیمبرج میں) ضیافت ۔

Lounge : (v) — (۱) خراماں خراماں چلنا ؛ ہلنا ؛ مٹر گشت کرنا ۔ (۲) آرام سے بیٹھنا ؛ تکیہ لگا کر بیٹھنا ۔ (۳) کاہلی میں وقت کھونا ؛ آوارہ گردی کرنا ۔

Lounge lizard : (n) (۱) عادتاً ہوٹل کے ناچ میں جانے والا (مثلاً پیشہ ورشریک رقص کے طور پر) ۔ (۲) بانکا ؛ چھیلا ۔

Lounge-suit : (n) ایک قسم کا سوٹ جس کا کوٹ چھوٹا ہوتا ہے ۔

Lounger : (n) ٹہلنے والا ؛ سٹر گشت کرنے والا ؛ آرام سے بیٹھنے والا ؛ آوارہ گرد ۔

Loup : (n) دیکھو Leap

Loup : (n) ریشمی یا مخملی نقاب (عورتوں کی) ۔

Loup cervier : (n) کناڈا کا بن بلاؤ ۔

Loupe : (n) گھڑی سازوں کا کلاں نما شیشہ ۔

Lour / Lower : (n) (۱) خشمگیں تیور ؛ کڑے تیور ؛ گھڑکی ۔ (۲) آسمان وغیرہ کی تاریکی ؛ طوفانی انداز ۔

Lour / Lower : (v) (۱) تیوری چڑھانا ؛ ماتھے پر بل ڈالنا ؛ خشمگیں نظر آنا ؛ گھڑکنا ۔ (۲) (بادل ، آسمان یا طوفان کا) تاریک اور خوفناک نظر آنا ؛ طور بے طور ۔

Louringly / Loweringly : (adv.) خشمگیں انداز سے ۔

Loury / Lowery : (a) خشمگیں ؛ تاریک ۔

Louse: (n) (۱) جوں قملہ ؛ قمل ۔(۲) طفیلی کیڑے ۔(۳) تحقیراً آدمی کے لئے ۔

Louse: (v) جوں نکالنا ۔

Louse disease: (n) جوئیں پڑنا ؛ تقمل ۔

Louse wort : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Lousily : (adv.) کمین پن سے ؛ تنگ ظرفی سے ؛ ذلالت کے ساتھ ۔

Lousiness : (n) (۱) جوؤں سے بھرا ہونا ؛ تقمل ؛ جوئیں پڑنا ۔ (۲) کمینہ پن ؛ بدمعاشی ۔ (۳) ریشمی کپڑوں کا ایک نقص جس میں دھاگا ٹوٹنے کی وجہ سے دھبا پڑجاتا ہے ۔

Louster : (v) سرگرمی دکھانا ؛ دوڑ دھوپ کرنا ۔

Lousy : (a) (۱) جوؤں سے بھرا ہوا ۔ (۲) گندہ ؛ فحش ۔ (۳) ذلیل ؛ کمینہ ؛ حقارت آمیز ۔ (٤) بھرا ہوا ۔ (٥) (ریشمی کپڑا) روئیں دار ۔ (٦) (عام) امیر ؛ صاحب دولت ۔

Lout : (n) (۱) بھدا اور بے ڈھنگا آدمی ؛ گنوار ؛ ان گھڑا ۔ (۲) کھیل چاکر ۔

Lout : (n) (۱) آداب بجالانا ؛ سلام کرنا ؛ تعظیم کیلئے جھکنا (۲) (مجازاً) جھکنا ۔

Lout : (v) (۱) شوخ چشمی کرنا ؛ زبان درازی کرنا ؛ تضحیک کرنا ؛ مذاق اڑانا ۔ (۲) گنوار کی سی حرکت کرنا ؛ بیکار وقت ضائع کرنا ۔

Loutishly : (a) ناتراشیدہ ؛ بے سلیقہ ؛ گنوار ۔

Loutishly : (adv.) بے ڈھنگے پن سے ؛ گنوار پن سے ۔

Loutishness : (n) گنوار پن ۔

Louver / Louvre / Luffer : (n) (۱) گنبد دار، منارہ نما دود کش ۔ (۲) (جمع) تختوں یا شیشوں کا روشن دان جس سے ہوا آتی رہے مگر بارش اندرنہ آئے ؛ بادگیر ۔

Louver-board : (n) تختوں یا شیشوں کا روشن دان جس سے ہوا آتی رہے مگر بارش اندر نہ آئے ۔

Louvered : (a) بادگیر کی طرح ترتیب دیا ہوا ؛ بادگیر لگا ہوا ۔

Lovability / Loveability : (n) خوش ادائی ؛ شیریں مزاجی ؛ دل پذیری ۔

Lovable / Loveable : (a) خوش ادا ؛ پیارا ؛ شیریں مزاج ؛ قابلِ محبت ؛ دل پذیر ۔

Lovableness / Loveableness : (n) دیکھو Lovability

Lovage : (n) — سنبل ؛ ایک قسم کی بوٹی ۔

Love : (n) — (۱) محبت ؛ عشق ؛ چاہت ؛ الفت ؛ پریم ؛ شفقت ؛ پیار ؛ حب ؛ رغبت ؛ شوق ؛ چاہ ؛ چاؤ ۔ (۲) پدرانہ الفت ؛ محبت مادری ؛ مامتا ؛ دوستانہ خلوص ۔ (۳) کام دیو ؛ محبت کا دیوتا ؛ کیوپڈ ۔ (٤) پیارا ؛ دوست ؛ عاشق ؛ معشوق ؛ محبوب ؛ صنم ؛ دلبر ؛ دلدار ؛ پیاری ؛ جاناں ؛ معشوقہ ۔ (٥) مزے کا آدمی ؛ پر لطف آدمی ؛ خوب صورت چیز ۔ (٦) (کھیل) صفر ؛ ندارد ؛ خالی ۔ (۷) جنسی جبلت اور اس کی تسکین ۔ (۸) عمدہ مثال ۔ (۹) تاش کا ایک امریکی کھیل ۔ (۱۰) ایک بیل کا نام ۔

For love : — بے شرط کا ؛ بے بازی لگائے ۔

For love or money : — کسی طرح بھی ؛ بزر یا بزاری ۔

For the love of : — واسطے ؛ خاطر ۔

(Give) my love to love to : — دعا کہنا ؛ پیام محبت کہنا ۔

In love (with) : — (۱) عاشق ؛ گرویدہ ؛ فریفتہ ۔ (۲) شائق ؛ بہت پسند کرنے والا ۔

Labour of love : — (۱) مرغوب کام ؛ خوش گوار کام ۔ (۲) وہ کام جو دوسروں کی خاطر کیا جائے ؛ خوشی کی بیگار ۔

Out of love (with) : — متنفر ۔

There is no love lost between them : — دونوں میں ان بن ہے ؛ ایک دوسرے سے بیزار ہیں ۔

To fall in love : — عاشق ہو جانا ۔

To make love : — عشق کرنا ؛ معاشقہ کرنا ۔

To send one's love : — پیار کہلا بھیجنا یا لکھ بھیجنا ؛ دعا کہلانا یا کہنا ؛ پیام محبت بھیجنا یا کہنا ۔

Love : (v) — (۱) عزیز رکھنا ؛ محبت کرنا ؛ چاہنا ؛ پیار کرنا ؛ عشق رکھنا ؛ عاشق ہونا ؛ فریفتہ ہونا ؛ مائل ہونا ؛ راغب ہونا ۔ (۲) بے حد رغبت رکھنا ؛ بہت پسند کرنا ؛ شائق ہونا ؛ رسیا ہونا ؛ جان دینا (کسی پر) ۔ (۳) پسند کرنا ؛ خوشی سے کرنا ۔ (٤) (نباتیات و حیوانیات) (بعض مخصوص حالت) بڑھنے کی طرف مائل ہونا ۔ (٥) گلے لگانا ؛ چھاتی سے لگانا ۔ (٦) جماع کرنا ؛ مباشرت کرنا ۔

I love my love with an A /-with a B : — وہ فقرہ جو "صنم آمد" (For fiets) کے کھیل میں دہرایا جاتا ہے ۔

(Lord) love you (your heart) : — ایک عامیانہ کلمہ فجائیہ ۔

Love affair : (n) — (۱) عشق بازی ؛ معاملہ محبت ؛ معاملہ ۔ (۲) سر گرمی ۔

Love-begotten : (a) — حرامی ؛ حرام کا ؛ ناجائز ۔

Love-bind : (n) — ایک بیل کا نام ۔

Love-bird : (n) — توتے کی قسم کی ایک چھوٹی چڑیا جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ وہ اپنے جوڑے کے مرنے پر گھل گھل کر مر جاتی ہے ؛ طیر حب ؛ افریقی توتا ۔

Love-call : (n) — جنسی پکار ۔

Love-child : (n) — حرامی بچہ ؛ نطفہ حرام ؛ ولدالزنا ۔

Love-dart : (n) — بعض گھونگوں کا ڈنک ۔

Love-drink : (n) — شربت حب ؛ عرقِ حب ؛ عشق آور عرق ۔

Love-entangle / Love-entangled : (n) — گل شودی ؛ ایک پھول کا نام ۔

Love-favour : (n) — کوئی چیز جو کسی کی نشانی کے طور پر دی جائے ۔

Love-feast : (n) — برادرانہ محبت کی یادگار میں دعوت جو قرون اولیٰ کے عیسائیوں میں رائج تھی ؛ مذہبی عبادت (میتھوڈسٹ

فرقے کی)۔

Love-grass : (n) ایک قسم کی گھاس۔

Love-hate : (n) محبت اور نفرت کا ملا جلا جذبہ۔

Love in a cottage : (n) افلاس میں شادی۔

Love-in-a-mist : (n) گُل شودی ؛ ایک پھول کا نام۔

Love-in-idleness : (n) پنسی ؛ بنفشہ فرنگی۔

Love-knot : (n) فیتے کی ایک خاص قسم کی گرہ۔

Love-letter : (n) عشقیہ یا شوقیہ خط۔

Love-lies / -bleeding : (a) قطیفہ ؛ گلِ تاج خروس ؛ زلفِ عروس ؛ ایک ارغوانی رنگ کی بالیوں کا سنبل نما پودا جو باغوں میں بویا جاتا ہے۔

Love-lorn : (a) مہجور ؛ ہجراں نصیب ؛ فرقت زدہ ؛ برہ کا مارا۔

Love-making : (n) (۱) اظہار عشق کرنا ؛ عشق بازی کرنا ؛ راز و نیاز کی باتیں ؛ تعاشق ؛ معاشقہ۔ (۲) مباشرت ؛ جماع ؛ بوس و کنار۔

Love-match : (n) شادی جو صرف عشق کی بنا پر کی جائے ؛ عشق کی شادی۔

Love-mate : (n) عاشق ؛ معشوق۔

Love-parrakeet /-parrot : (n) دیکھو Love-bird

Love-philtre : (n) شربت حب ؛ عشق آور عرق ؛ وہ عرق جس میں عشق پیدا کرنے کی تاثیر ہو۔

Love-potion : (n) دیکھو Love-philtre

Love power : (n) سفوفِ حب۔

Love-scene : (n) عشقیہ منظر۔

Love-sick : (a) بیمار عشق ؛ عشق میں گھلنے والا ؛ محبت کا مارا ؛ مریض الفت۔

Love-song : (n) عشقیہ غزل یا گیت۔

Love-story : (n) عشقیہ ناول ؛ واقعات محبت ؛ عشقیہ افسانہ۔

Love-token : (n) یادگار عشق ؛ محبت کی نشانی۔

Love-tree : (n) درخت ارغواں ؛ ایک درخت جس کے سرخ پھول کونپلوں سے پہلے نکلتے ہیں۔

Love-vine : (n) کٹوث ؛ افتمیوں ؛ اکاس بیل۔

Love-worthiness : (n) قابل محبت ہونا۔

Love-worthy : (a) قابل محبت۔

Lovee : (n) (یک وقتی لفظ) جس کو پیار کیا جائے ؛ جس سے محبت کی جائے ؛ معشوق۔

Loveless : (a) (۱) ناآشنا ؛ بے مہر ؛ بے محبت۔ (۲) محروم محبت۔

Lovelessly : (adv.) بے مہری سے ؛ محرومی محبت میں۔

Lovelessness : (n) (۱) ناآشنائی؛ بے مہری۔ (۲) محروم محبت ہونا۔

Lovelily : (adv.) دل کشی سے۔

Loveliness : (n) دل کشی ؛ دل آویزی۔

Lovely : (a) (۱) خوب صورت ؛ حسین ؛ دلکش۔ (۲) خوش گوار ؛ خوش آئند ؛ بہت دل چسپ۔

Lovely : (n) (۱) خوب صورت عورت ؛ حسین لڑکی۔ (۲) خوب صورت شے۔ (۳) خوبصورتی ؛ حسن ؛ دلکشی۔

Lover : (n) (۱) عاشق ؛ چاہنے والا ؛ شادی کا امیدوار۔ (۲) آشنا ؛ یار (عورت کا)۔ (۳) (جمع) عاشق و معشوق۔

Lover wise : (adv.) عشاق کی طرح ۔

Lovering : (n) — دیکھو Love making

Loverless : (n) — بے عاشق ؛ بے خریدار ۔

Loverly : (a) — عاشقانہ ؛ عشاق کے شایاں ۔

Loverly : (adv.) — عشاق کی طرح ۔

Lover's knot : (n) — دیکھو Love-knot

Lover's lane : (n) — کوچہٴ عشق ۔

Lover's leap : (n) — (۱) پہاڑی یا اونچائی جہاں سے نامراد عاشق چھلانگ لگا کر خودکشی کرتے ہیں ۔ (۲) پانسے کے کھیل کا ایک داؤ ۔

Lovesickness : (n) — مرض الفت ؛ بیماریٴ عشق ۔

Lovesome : (a) — دیکھو Lovely

Lovesomeness : (n) — دیکھو Loveliness

Lovey / Lovy : (n) — پیار کا لفظ ؛ پیاری ۔

Lovey-dovey : (n & a) — پیاری ۔

Loving : (a) — (۱) پیار کرنے والا ؛ محبت کرنے والا ؛ چاہنے والا ؛ شفیق ۔ (۲) محت آمیز ؛ محبت کا ؛ پیار کا ؛ شفقت کا ۔ (۳) محنتی ؛ محنت شعار ؛ جفاکش ۔

Our loving subjects : شاہی اعلان کا رسمی فقرہ ۔

Your loving friend : خط کے خاتمے پر نام کے ساتھ لکھنے کا رسمی فقرہ ۔

Loving-kindness : (n) — شفقت ۔

Lovingly : (adv.) — الفت سے ؛ محبت سے ؛ پیار سے ۔

Lovingness : (n) — شفقت و محبت ۔

Low : (n) — مغربیطی پہاڑی ۔

Low / Lowe : (n) — شعلہ ؛ لپٹ ۔

Low : (n) — گائے کی آواز ؛ گائے کا ڈکرانا ۔

Low : (a) — (۱) نیچا ؛ چھوٹا ؛ کوتاہ ؛ پست (مکان ، قد وغیرہ) ۔ (۲) نشیبی ؛ نشیب میں واقع ؛ نیچی سطح کا ۔ (۳) ادنیٰ ؛ نیچ ؛ پست ؛ کم رتبہ ؛ کہتر ۔ (٤) حقیر ؛ معمولی ؛ غیر مہذب ؛ غیر متمدن ۔ (٥) کمینہ ؛ ذلیل ؛ پست ؛ گراهوا ؛ مضمحل ؛ نڈھال ۔ (٦) (عام) بازاری ۔ (۷) کم قوت ؛ جس میں غذائیت کم ہو ۔ (۸) سُست ؛ ضعف یا غذا کی کمی ظاہر کرنے والا ؛ (نبض) کمزور؛ ہلکی ؛ پست ۔ (۹) کم ؛ تھوڑا ؛ ناکافی ؛ قلیل ۔ (۱۰) (آواز) دھیمی ؛ ہلکی ؛ نیچی ؛ مدھم ؛ جو تیز یا بلند نہ ہو ۔ (۱۱) (کسی چیز کا ذخیرہ) قریب قریب خالی؛ قریب الختم ۔ (۱۲) حال کا ؛ ابھی کا ؛ تھوڑے عرصے کا ۔ (۱۳) جو پادریوں اور مذہبی پیشواؤں کے اختیارات اور مذہبی رسوم کو نہ مانے ۔ (١٤) (عورتوں کا پوشاک) اس طرح کٹا ہوا کہ گردن وغیرہ کھلی رہے ۔ (١٥) فرشی (کورنش ، سلام وغیرہ) ۔ (١٦) اتھلا ؛ چھچھلا ؛ پایاب ۔ (١٧) مردہ ؛ مدفون ۔ (١٨) (جمع) نزد خط استوا ۔ (١٩) خالی (جیب) ۔ (۲۰) تحقیر آمیز ۔

To be low in packet : جیب تقریباً خالی ہوجانا ۔

To burn low : دھیمے دھیمے جلنا ۔

To lay low : پچھاڑ دینا ؛ نیچا دکھانا ؛ مغلوب کرنا ۔

To lie low : (۱) دبک جانا ؛ عاجزی سے گر پڑنا ؛ مر جانا ؛ ذلیل ہونا ۔ (۲) (عام) چپ رہنا ؛ چپ سادھنا ۔ الگ رہنا ؛ گھات میں رہنا ؛ وقت کا منتظر رہنا ۔

To run low : تقریباً ختم ہوجانا ؛ کم ہوجانا ۔

Low : (n) — (۱) نیچے کی چیز ؛ ادنیٰ رتبہ ؛ نیچی جگہ ؛ نشیبی علاقہ ۔ (۲) نشیبی قطعہٴ اراضی ۔ (۳) کم دباؤ خطہ ۔ (٤) (تاش یا پانسے کے کھیل میں) دُکّی ؛ رنگ کی دُکّی ۔ (٥) نیچی سطح ؛ نشیب ؛ کم اعداد ۔

Low : (adv.) (۱) نیچے کی طرف ؛ نشیب میں ۔ (۲) گری ہوئی حالت میں ؛ پست حالت میں ؛ ذلیل حالت میں ۔ (۳) سادہ یا کم غذا پر ؛روکھے سوکھے پر ؛ موٹی جھوٹی خوراك پر ۔ (٤) معمولی سی بازی لگا کر ؛ کم رقم کے داؤں یا شرط پر ۔ (٥) نیچے سُر میں ؛ دھیمے ؛ آہستہ ؛ مدھم ۔ (٦) قریب (زمانے) میں ۔

To play low : کم رقم کے داؤں یا شرط پر کھیلنا ۔

Low : (v) (۱) بیل یا گائے وغیرہ کا ڈکرانا ؛ رمبھانا ۔ (۲) گائے وغیرہ کی طرح بولنا ؛ بھیں بھیں کرنا ۔

Low-born : (a) نیچ ذات ؛ کم اصل ۔

Low-bred : (a) بدتمیز ؛ ناشائستہ ؛ بے تربیت ۔

Low-brow : (n) جو اعلیٰ ذہن و فراست کا مدعی نہیں ۔

Low-brow : (a) ایسے شخص سے متعلق ؛ ایسے شخص کی خصوصیت کا ۔

Low-browed : (a) (۱) نیچے ابرو والا ۔ (۲) (چٹان) باہر کو نکلی ہوئی ؛ اوپر لٹکی ہوئی ۔ (۳) نیچے دروازے کی ؛ تنگ و تاریك ۔ (٤) جو اعلیٰ ذہن و فراست کا مدعی نہیں ۔

Low-browism : (n) اعلیٰ ذہن و فراست کا مدعی نہ ہونا ۔

Low-budget : (a) کم خرچ ؛ کم لاگت کا ۔

Low-celebration : (n) عشائے ربانی کی سادہ رسم جس میں بھجن وغیرہ نہ ہو ۔

Low-Church : (a) غیر مقلدوں یا ان کے اصول سے متعلق ۔

Low-Church : (n) کلیسائے انگلستان کا ایك فرقہ ؛ غیر مقلد ۔

Low-Churchism : (n) کلیسائے انگلستان کے غیر مقلد فرقے کا اصول یا اعتقاد ۔

Low-Churchman : (n) کلیسائے انگلستان کے غیر مقلد فرقے کا رکن ۔

Low comedian : (n) مسخرکی آمیز مزاحیہ کا ایکٹر ۔

Low comedy : (n) وہ مزاحیہ جو مسخرے پن کی حد تك پہنچ جائے ؛ مسخرکی آمیز ؛ مزاحیہ ۔

Low-countries : (n) بلجیم اور ہالینڈ ؛ نشیبستان ۔

Low-country : (n) نشیبستان ؛ وہ علاقہ جو نواحی علاقوں کے مقابلے میں نشیبی ہو ۔

Low-country : (a) نشیبستان سے متعلق ۔

Low-cut : (a) (۱) نیچی تراش والا ۔ (۲) نیچا (جوتا) جو ٹخنے تك پہنچے ۔

Low-down : (a) ذلیل ؛ کمینہ پن کا ؛ بے ایمانی کا ۔

Low-down : (adv.) بہت نیچے ؛ غیر شریفانہ طور سے ؛ کمینہ پن سے یا تنگ دلی سے ۔

Low down : (n) حقیقت ؛ احوال واقعی ؛ خفیہ اطلاعات ۔

Low-downer : (n) (امریکا) جنوبی ریاستوں کا مفلس سفید فام ۔

Low-Dutch : (n) جنوبی جرمنی زبان (جس میں ولندیزی اور فلانڈری زبانیں شامل ہیں) ۔

Low-end : (n) (۱) گھٹیا ۔ (۲) گھٹیا قسم کی چیزیں (خصوصاً کپڑا) بنانے والا ۔

Low frequency : (n) سست ارتعاش ۔

Low German : (n) دیکھو German

Low Latin : (n) ازمنۂ وسطیٰ یا عہد متاخر کی لاطینی زبان ۔

Low Latinist : (n) ازمنۂ وسطیٰ یا عہد متاخر کی لاطینی زبان کا ماہر ۔

Low-lived : (a) نیچ طبقے کی زندگی بسر کرنے والا ؛ حقیر ۔

Low mass : (n) عشائے ربانی کی سادہ رسم (جس میں موسیقی وغیرہ کی ضرورت نہیں ہوتی) ۔

Low-neck : (n) عورتوں کی نیچی تراش کا کپڑا جس سے گردن وغیرہ کھلی رہتی ہے ۔

Low-pitched : (a) (۱) نیچے سُر کا ۔ (۲) زاویہ نما ڈھال والی (چھت) ۔ (۳) نیچی سقف (چھت) والا (کمرہ) ۔

Low pressure : (a) (۱) ہلکا دباؤ والا ۔ (۲) آسانی پسند ۔

Low relief : (n) منب ناقصہ ؛ ہلکی برجستہ کاری ؛ پست ابھرواں ۔

Low-set : (n) (۱) (مویشی) گٹھیلا ؛ چھوٹے قد کا ؛ (خصوصاً جس کا پاؤں چھوٹا اور جسم گٹھیلا ہو) ۔

Low-side window: (n) بعض قدیم کلیساؤں کی چھوٹی کھڑکی جو دوسری کھڑکیوں سے نیچی ہوتی ہے ۔

Low-spirited : (a) نڈھال ؛ مضمحل ؛ پست ۔

Low-spiritedness : (n) اضمحلال ؛ پستی ۔

Low Sunday : (n) ایسٹر (اتوار) کے بعد کا اتوار ۔

Low tea : (n) معمولی چائے ۔

Low tension : (n) پست قوت ؛ کم تناؤ ؛ ادنیٰ تناؤ ۔

Low tide : (n) جزر ؛ بھاٹا ۔

Low water : (n) پانی کی سطح جزر کے وقت ؛ بھاٹا ۔

In low water : خرچ سے تنگ ؛ عسرت میں ۔

Low-water mark : (n) (۱) جزر کی سب سے نیچی سطح کا نقطہ ۔ (۲) (مجازاً) پستی کی انتہا ۔

Low week : (n) وہ ہفتہ جو ہفتہ ایسٹر کے بعد آئے ۔

Low wine : (n) ہلکی شراب ۔

Lowance : (n) دیکھو Allowance

Lowboy : (n) سنگار میز جس کی اونچائی تقریباً تین فٹ ہوتی ہے ۔

Lower : (a) (۱) مقابلتاً ادنیٰ یا کم ۔ (۲) ادنیٰ یا گھٹیا چیزوں سے متعلق ۔ (۳) حال کا ؛ ابھی کا ۔

Lower : (n) ادنیٰ؛نیچ ؛ کمتر ۔

Lower : (v) (۱) اتارنا ؛ جھکانا ؛ نیچا کرنا ۔ (۲) کشتی کو سمندر میں اتارنا ؛ بادبان اتارنا ۔ (۳) نیچا کرنا ؛ اونچائی کم کرنا ۔ (٤) نشیب ہونا ؛ ڈھال ہونا ۔ (٥) (قیمت) گھٹانا ؛ (مول) کم کرنا ؛ (قیمت کا) کم ہوجانا ؛ گھٹ جانا ۔ (٦) زور یا لے کم کرنا یا کم ہو جانا ۔ (۷) گرانا ؛ تنزل کرنا ؛ ذلیل کرنا ۔ (۸) (جسمانی طاقت) گھٹانا ؛ کمزور کرنا ۔

Lower : دیکھو Lour

Lower boy : (n) تحتانی مدرسے کا طالب علم ۔

Lower case : (n) (طباعت) دیکھو Case

Lower Chamber : (n) دارالعوام ۔

Lower classes : (n) نچلے طبقے کے لوگ ۔

Lower critic : (n) وہ نقاد جو محض لفظی تنقید کرے ۔

Lower criticism : (n) لفظی تنقید ۔

Lower deck : (n) (جہاز) عرشہ' پائیں ؛ تہ خانے کے اوپر کا عرشہ ۔

Lower Empire : (n) آخر زمانے کی سلطنت روما ۔

Lower fourth /- fifth . : (n) تحتانی مدرسے کی چوتھی ؛ پانچویں جماعت ۔

Lower house : (n) دارالعلوم ۔

Lower order : (n) — دیکھو Lower-classes

Lower school : (n) — تحتانی مدرسہ۔

Lower world : (n) — دنیا ؛ جہنم۔

Lowermost : (a) — سب سے نیچا ۔

Lowest : (a) — پست ترین ؛ ادنیٰ ۔

Lowest : (n) — ادنیٰ لوگ۔

Lowest : (adv.) — سب سے کم ؛ پست ترین حالت میں۔

Lowish : (a) — کسی قدر نیچا ۔

Lowland : (n) — (١) نشیبی ملک ۔ (٢) (جمع) اسکاٹ لینڈ کا جنوبی مشرقی حصہ ۔

Lowland : (a) — (١) نشیبی ملک کا ۔ (١) اسکاٹ لینڈ کے جنوبی مشرقی حصے سے متعلق۔

Lowlander : (n) — نشیبی ملک کا رہنے والا ۔

Lowlihead : (n) — عاجزی ؛ انکساری ۔

Lowlily : (adv.) — عاجزانہ ؛ انکسار سے ۔

Lowliness : (n) — عاجزی ؛ انکسار ۔

Lowly : (a) — عاجز ؛ نیازمند ؛ منکسر ؛ غریب ؛ مسکین ؛ سادہ مزاج ؛ سیدھا سادہ ؛ سادہ لوح ۔

Lowly : (adv.) — عاجزی سے ؛ منکسرانہ ۔

Lowman / Low man : (n) — (جمع) پانسا اس طرح رکھا ہو کہ کم نمبر آئے ۔

Lown (e) : — دیکھو Loon

Lowness : (n) — (١) نیچا پن ؛ نشیب ؛ پستی ۔ (٢) ایک مضحک خطاب ۔

Lowrie : (n) — (اسکاچستانی) لومڑی ۔

Lowry : (n) — (ریل) کھلا ہوا ڈبا ۔

Lowsin : (n) — کام روکنا ۔

Lox : (n) — دھوئیں میں سکھائی ہوئی سالمن ۔

Lox : (n) — رقیق آکسیجن ۔

Loxodrome : (n) — مساوی المیلان خط ۔

Loxodromic : (a) — جہاز کے ترچھے جانے کے متعلق۔

Loxodromic : (n) — وہ خط جو خطوط نصف النہار کو ایک ہی زاویہ پر قطع کرتا ہو ؛ مساوی المیلان خط ۔

Loxodromical : (a) — دیکھو Loxodromic

Loxodromically : (adv.) — متمائل طور پر ؛ ترچھے طور پر ۔

Loxodromics : (n) — سیر متمائل ؛ متمائل جہاز رانی ؛ جہاز کے ترچھے چلانے کا فن ۔

Loxodromism : (n) — ترچھے جانا ۔

Loxodromy : (n) — مساوی المیلان خط ۔

Loy : (n) — (١) آئرستان کا بیلچہ ۔ (٢) آئرستانی بیلچے سے مشابہ ایک اوزار ۔

Loyal : (a) — (١) باوفا ؛ وفاشعار ؛ وفادار ؛ مخلص ؛ صادق ؛ فرض شناس ؛ نمک حلال ۔ (٢) (بادشاہ ، حکومت یا ملک کا) وفادار ۔ (٣) بادشاہ کی ذات یا خاندان کا سرگرم حامی ؛ شاہ پرست ۔ (٤) وفادارانہ ؛ مخلصانہ ۔

Loyal : (n) — وہ شخص جو بغاوت کے زمانہ میں وفادار رہے ۔

Loyalism : (n) — شاہ پرستی۔

Loyalist : (n) شاہ پرست ؛ وفادار حکومت یا ملك ۔

Loyalize : (v) شاہ پرست بننا یا بنانا ۔

Loyally : (adv.) وفاداری سے ؛ نمك حلالی سے ؛ خلوص سے ۔

Loyalness : (n) شاہ پرستی ؛ وفاداری ؛ نمك حلالی ۔

Loyalty : (n) وفاداری ؛ نمك حلالی ۔

Lozenge : (n) (۱) معین لواریتہ الاضلاع شکل (جس کے اضلاع برابر ہوں مگر زاویہ قائمہ نہ ہوں) ۔ (۲) (نقابت) میعن نما ڈھال (جس پر کنواری یا بیوہ کا مارکہ بنایا جاتا ہے) ۔ (۳) ترشے ہوئے جواہرات کی معین نمایا کور نما سطح ۔(٤) مٹھائی یا دوا کی لوز ۔ (٥) کھڑکی کا معین نما شیشہ ۔

Lozenge : (a) لُوزی ۔

Lozenge coach : (n) گاڑی جس پر مالك کا مارکہ لوزی شکل میں لکھا یا بنا رہتا ہے ۔

Lozenge fret : (n) منبت کاری جس میں لوزی شکل کی آرائش ہوتی ہے ۔

Lozenge moulding : (n) لوزی شکل کا آرائشی حاشیہ ۔

Lozenged : (a) (۱) (نقابت) معین نما حصوں میں منقسم ۔ (۲) لوزی ؛ معین نما ؛ مختلف رنگوں کے لوز نما جواہرات سے مرصع ۔

Lozengy : (a) دیکھو Lozenged

L.S.D : (n) (۱) پاؤنڈ ؛ شلنگ ؛ پنس ۔ (۲) دولت ؛ زر ؛ روپیہ ۔

L.S.Deism : (n) (مزاحاً) زر پرستی ؛ روپیہ کی پوجا ۔

Luah / Luach : (n) یہودیوں کا نظام تقویم ۔

Lubbard : (n) (۱) بھدا ؛ بیوقوف آدمی ؛ گنوار کا لٹھ ۔ (۲) بےڈھنگا ملاح ۔ .

Lubber : (n) دیکھو Lubbard

Lubber : (a) بھدا ؛ بے ڈھنگا ۔

Lubber : (v) بے وقوف کی سی حرکت کرنا ؛ بے ڈھنگے طور پر کشتی چلانا ۔

Lubber-friend : (n) نفع بخش بھُتنا جو رات کو گھر یا کھیت کا کام کر دیا کرتا ہے ۔

Lubber-grasshopper : (n) امریکا کے دو بڑے اور بھدے کیڑوں کا نام ۔

Lubber-head : (a) بے وقوف ؛ ان گھڑ ؛ کٹھل ۔

Lubber land : (n) بے فکروں کی جنت ۔

Lubber-line /- mark /- point : (n) (بحری) سمت پیما کے خول کے اندر کی عمودی لکیر جو جہاز کے سر کا سمت ظاہر کرتی ہے ۔

Lubber hole: (v) (بحری) مستول کے مچان کا سوراخ جس کے ذریعہ اوپر چڑھنے یا اترنے میں آسانی ہوتی ہے ۔

Lubberliness : (n) گنوار پن ؛ بھدا پن ۔

Lubberly : (a) (۱) بھدا ؛ بے ڈھنگا ۔ (۲) بے ڈھنگے ملاح سے مشابہ یا اس سے متعلق ۔

Lubberly : (adv.) بے ڈھنگے پن سے ؛ بھدے پن سے ۔

Lubric : (a) شہوت پرست ؛ نفس پرست ؛ شہوت انگیز ۔

Lubrical : (a) دیکھو Lubric

Lubricant : (a) چکنا کرنے والا ۔

Lubricant : (n) دُہن ؛ چکنا کرنے والا ؛ مُدّہن ؛ دہنیات ؛ چکنائی ۔

Lubricate : (v) (۱) تیل وغیرہ سے چکنا کرنا ؛ چکنانا ۔ (۲) (مشین میں تیل دے کر) رگڑ دور کرنا ؛ تیل دینا ۔ (۳) (مجازاً) دقت کو سہولت سے دور کرنا ۔ (٤) چکنائی کا کام کرنا

یا دینا ۔

Lubricating : (a) چکنا کرنے والا ۔

Lubricating : (n) چکنا کرنا ؛ رگڑ دور کرنا ۔

Lubrication : (n) چکنا کرنا ؛ تدہین ؛ تیل دینا یا دیا جانا ؛ سہولت ؛ چکناؤ۔

Lubricator : (n) چکنا کرنے والا ؛ مشین میں تیل ڈالنے کی کُپی ؛ مُدہن ۔

Lubricious : (a) (۱) چکنا ۔ (۲) کائیاں ؛ زمانہ ساز ؛ چرب زبان ؛ بے ثبات ۔ (۳) شہوت انگیز ؛ شہوانی ۔

Lubricity : (n) (۱) چکناہٹ ؛ دہنیت ۔ (۲) حیلہ سازی ؛ کائیاں پن ؛ زمانہ سازی ؛ تملق ؛ چاپلوسی ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنا ؛ چرب زبانی ۔ (۳) بدکاری ؛ شہوت پرستی ؛ مستی ۔

Lubricous : (a) دیکھو Lubricious

Lubritorium : (a) موٹر میں تیل یا چکنائی ڈالنے کا اسٹیشن ؛ چکناؤ گھر ۔

Lucan / Lukan : (a) حواری لیوک (لوقا) سے متعلق ؛ لوقا کا ۔

Lucarne : (n) روشن دان ، تابدان ؛ ڈھلوان چھت میں باہر کو نکلی ہوئی کھڑکی ۔

Luce : (a) ایک قسم کی مچھلی ۔

Lucency : (n) چمک ؛ چمکیلاپن ؛ نیم شفاف ہونا ؛ نیم شفافی ۔

Lucent : (a) (۱) چمک دار ؛ چمکیلا ؛ روشن ؛ منور ۔ (۲) نیم شفاف ۔

Lucernal : (a) چراغ کا ؛ لیمپ سے متعلق ۔

Lucerne / Lucern : (n) فصفصہ ؛ سہ برگہ ؛ ایک پودا جو چارے کے کام میں آتا ہے ۔

Lucian : (n) یونان کا ایک مشہور مصنف ۔

Lucianic : (a) Lucian کے انداز کا ؛ جس میں ظرافت اور استحقاف مذہب رنگ ہو ۔

Lucianically : (adv.) Lucian کے طرز میں ۔

Lucid : (a) (۱) روشن ؛ تاباں ؛ درخشاں ؛ چمکدار ۔ (۲) (نباتیات و حیوانیات) چکنی ؛ چکنی سطح کا ؛ مجلی ۔ (۳) صاف ؛ واضح (اسلوب بیان) ۔

Lucid interval : (n) حواس ٹھیک ہونے کا زمانہ ؛ افاقے کا زمانہ ؛ دیوانگی کے دوروں کے درمیان عقل آجانے کا زمانہ ؛ پریشانیوں کے درمیان سکون کا زمانہ ؛ وقفہٴ صحیح الحواسی ۔

Lucida : (n) نیّر ؛ روشن ترین سیارہ ۔

Lucidity : (n) تابندگی ؛ وضاحت بیان ۔

Lucidly : (adv.) وضاحت سے ۔

Lucidness : (n) دیکھو Lucidity

Lucifer : (n) (۱) ستارہٴ سحر ؛ زہرا ؛ اولی فلک ؛ برہیت ۔ (۲) عزازیل ؛ شیطان ؛ ابلیس ۔ (۳) فرکی دیا سلائی ۔

Lucifer match : (n) فرکی دیا سلائی ؛ ایک پرانی قسم کی دیا سلائی ۔

Luciferian : (a) Cagliari کے اُسقُف Lucifer کے قائم کردہ فرقے سے متعلق ۔

Luciferian : (n) Lucifer کا پیرو ۔

Luciferous : (a) منور ؛ روشن ؛ واضح ؛ تنویری ۔

Luciferously : (adv.) منور ہو کر ؛ واضح طور سے ۔

Luciferousness : (n) نور ؛ روشنی ؛ وضاحت ۔

Lucific : (a) نور خیز ؛ نور افزا ۔

Lucifugous : (a) نور گریز ؛ روز گریز ؛ دن چور ؛ جو دن کی روشنی سے بچتا ہو۔

Lucigen : (n) نورزا لیمپ۔

Lucimeter : (n) (۱) نور پیما ؛ ضیا پیما ؛ ایک آلہ جس سے روشنی کی شدت ناپی جاتی ہے ۔ (۲) دھوپ کے تبخیری اثر کو ناپنے کا آلہ۔

Lucina : (n) (۱) (اساطیر روما) وضع حمل کی دیوی۔ (۲) دائی ؛ قابلہ ۔ (۳) چاند۔

Luck : (n) (۱) بخت ؛ تقدیر ؛ قسمت ؛ نصیب ؛ بھاگ ؛ اتفاق ؛ خوش نصیبی یا بدنصیبی ۔ (۲) خوش قسمتی ؛ اتفاقی کامیابی ۔ (۳) خوش بختی لانے والی چیز۔

Bad luck to : بری خواہشات ؛ نا امیدی یا نفرت کا جملہ فجائیہ ۔

Down on (or in) one's luck : بدنصیبی کا مارا ؛ شامت زدہ ۔

For luck : برکت کے لئے ۔

In luck : خوش بختی میں ؛ خوش قسمتی میں ۔

Just my luck / No such luck / Out of luck : میری بدقسمتی سے ۔

Out of luck : بد بختی میں ۔

Run or stroke of luck : حسن اتفاق ؛ خوبیٔ تقدیر ۔

To have the luck : سعادت پانا ؛ ایسا خوش قسمت ہونا کہ ۔

To try one's luck : قسمت آزمائی کرنا ؛ جوا کھیلنا (لغوی و مجازی معنوں میں) ۔

Worse luck : بد قسمتی سے ۔

Luckily : (adv.) خوش قسمتی سے ؛ قسمت سے ؛ حسن اتفاق سے ۔

Luckiness : (n) خوش قسمتی ؛ اقبال مندی ؛ نیک فال ؛ سعادت ؛ باعث برکت ہونا ۔

Luckless : (a) کم بخت ؛ بد نصیب ؛ بد قسمت ۔

Lucklessly : (adv.) کم بختی سے ؛ بدنصیبی سے ۔

Lucklessness : (n) کم بختی ؛ بد نصیبی ۔

Lucky / Luckie : (n) (۱) بوڑھی عورت خصوصاً دادی ، نانی ۔ (۲) (مزاحاً) بوڑھی عورت ؛ بیوی ؛ منتظمہ ۔ (۳) شراب خانے کی منتظمہ ۔

Lucky : (n) خوش نصیبی ؛ خوش قسمتی ؛ اقبال مندی ۔

To cut or make one's luck : (عام) بھاگ جانا ؛ رفوچکر ہوجانا ۔

Lucky : (a) (۱) خوش نصیب ؛ خوش قسمت ؛ اقبال مند ؛ بھاگوان ؛ نصیبے کا سکندر ؛ قسمت کا دھنی ؛ مقدر کا سکندر ۔ (۲) اتفاق سے صحیح نکلنے والا ؛ تیرتکے کا ؛اتفاقی ۔ (۳) بروقت ؛ عین ضرورت کے وقت واقع ہونے والا ۔ (٤) نیک ؛ سعید ؛ مسعود ؛ شبھ ؛ نیک فال ؛ نیک شگون ؛ باعث برکت ؛ جو برکت کے لئے پہنا جائے ۔ (٥) (اسکاچستانی) خوش نصیب ؛ خوش بخت (عورتوں کو پیار سے پکارنے کا لفظ) ۔

Lucky : (adv.) (اسکاچستان) فیاضی سے ؛ فراخدلی سے ۔

Lucky : (n) (۱) باعث برکت چیز ؛ نیک شگون چیز ۔ (۲) قسمت ساز چیز ۔ (۳) (عام) فرار ؛ لے بھاگنا ۔

Lucky-bag : (n) ایک تھیلا یا برتن جس میں کم و بیش قیمت اشیاء ہوتی ہیں اور جو چاہے ایک چھوٹی سی رقم دے کر اس میں ہاتھ ڈالتا ہے اور جس چیز پر ہاتھ پڑ جائے وہ لے لیتا ہے ۔

Lucky dip : (n) دیکھو Crab-bag

Lucky penny : (n) مڑی هوئی یا چھید کی هوئی پینی جو بطور تعویذ پہنتے هیں۔

Lucky-proach : (n) سمندری مچھلیوں کی دو قسموں کا نام۔

Lucky-sixpence : (n) پڑا هوا یا Sixpence چھید کیا هوا (سکه) جو بطور تعویذ پہنتے هیں۔

Lucky-stone : (n) نیک فال پتھر ؛ سوراخ دار پتھر جو خوش بختی کے لئے پہنا جاتا هے۔

Lucrative : (a) نفع بخش ؛ نفع کا ؛ پر منفعت۔

Lucratively : (adv.) پر منفعت طور پر۔

Lucrativeness : (n) پرمنفعت هونا ؛ نفع بخش هونا۔

Lucre : (n) مال و زر ؛ روپیه پیسه (همیشه ذم کے معنوں میں آتا هے)۔

Lucretian : (a) Lucretius Carus (ایک شاعر کا نام) سے متعلق یا اس کی صفت کا یا اس سے مشابه۔

Lucutual : (a) غمگین ؛ غم زده ؛ ماتمی۔

Lucubrate : (v) (۱) اپنے افکار و خیالات کو سپرد قلم کرنا۔ (۲) راتوں کو مطالعه کرنا۔ (۳) پر آورد یا علمیت نما کتابیں لکھنا۔

Lucubration : (n) (۱) مطالعه نیم شب ؛ افکار نیم شب۔ (۲) ادبی تصنیف خصوصاً وه جس میں علمیت کا بیجا اظہار یا آورد هو ؛ پر آورد یا علمیت نما تصنیف۔

Lucubrator : (n) اپنے افکار کو سپرد قلم کرنے والا ؛ پر آورد یا علمیت نما کتابیں لکھنے والا۔

Luculent : (a) (۱) (شہادت وغیره) واضح ؛ صاف ؛ بین ؛ قطعی۔ (۲) (آدمی) مشہور ؛ نامور ؛ ممتاز ؛ نامی گرامی۔

Luculently : (adv.) بین طور پر ؛ واضح طور پر۔

Luculian /-ean : (a) روم کے امیر L. Licius Lucullus سے متعلق یا اس کی صفت کا۔

Lucumo /-on : (n) Etruria کا امیر۔

Lud : (n) دیکھو Lord

Luddism : (n) Luddites کا عقیده یا رواج۔

Luddite : (n) کاریگروں کی ایک جماعت کا رکن جس نے ۱۸۱۱ء میں مشینوں کو تباه کر دینے کی غرض سے بلوه کیا تھا (انگلستان میں)۔

Ludicro : (prefix) سابقه بمعنی "مسخرکی"۔

Ludicrous : (a) مہمل ؛ مضحك ؛ مضحکه خیز ؛ مستحق حقارت۔

Ludicrously : (adv.) مضحکه خیز طور پر ؛ مضحك طور پر۔

Ludicrousness : (n) مضحکه خیز هونا ؛ مضحك هونا ؛ مضحکه خیزی۔

Ludo : (n) لوڈو ؛ ایک کھیل جو خاص قسم کے بور (بساط) پر پانسے سے کھیلا جاتا هے۔

Lues : (n) (۱) وبا ؛ طاعون ؛ متعدی مرض ؛ چھوت ؛ متعدی هونا۔ (۲) آتشك۔

Luetic : (a) طاعونی ؛ آتشکی ؛ آتشك میں مبتلا۔

Luff : (n) (۱) بادبان کا وه رخ جو مستول سے قریب ترین هو۔ (۲) جہاز کے اگلے (سر جہاز) کا سب سے چھوٹا حصه۔

Luff a luff : (بحری) ساحل کے قریب قریب رهنا۔

To keep one's luff : (بحری) هوا کے رخ پر چلنا ؛ هوا کے ساتھ چلنا۔

To spring one's luff : (بحری) سر جہاز کو هوا کے رخ پر کرنا۔

کی کوشش کرنا ؛ زور کرنا ۔(۳) (بات یا مسئلے کو) کھینچ تان لے آنا ۔ (٤) (آدمی کو) کھینچتے ہوئے لے چلنا ؛ زبردستی لے چلنا ۔

**Lug-mark : (n & v)** دیکھو Ear-mark

**Lug out : (n)** (۱) کھینچ کر باہر لے جانا ۔ (۲) تلوار کھینچنا ؛ روپے پیسے وغیرہ اینٹھنا ۔

**Lug sail : (n)** ایک قسم کا چوکوشیہ بادبان ۔

**Lug-worm : (n)** کرم طلعه ؛ کیچوا ۔

**Luge : (n)** سوئزر لینڈ میں استعمال ہونے والی برف گاڑی ۔

**Luggage : (n)** سفری اسباب ؛ سامان ؛ بوریا بستر ۔

**Lugger : (n)** ایک چھوٹا جہاز جس میں آگے اور پیچھے چوکوشیہ بادبان لگے ہوں ۔

**Lugubrious : (a)** اُداس ؛ غمگین ؛ مغموم ؛ رنجیدہ ؛ ماتمی ؛ غمناک ؛ غمزدہ ۔

**Lugubriously : (adv.)** اداسی سے ؛ مغمومانہ ؛ غم ناک طور پر ۔

**Lugubriousness : (n)** اداسی ؛ غمگینی ؛ رنجیدگی ؛ غم ناکی ۔

**Lukewarm : (a)** (۱) نیم گرم ؛ کنکنا ؛ شیر گرم ۔ (۲) سرد مہر ؛ بے التفات ۔ (۳) سرد مہربانہ ؛ کم التفاتی کا ؛ بے دل کا ۔

**Lukewarm : (n)** سرد مہر ؛ بے التفات (شخص) ۔

**Lukewarmly : (adv.)** کنکنے پن کی حالت میں ؛ سرد مہری سے ؛ کم التفاتی سے ؛ بے دلی سے ۔

**Lukewarmness : (n)** کنکناپن ؛ سرد مہری ؛ غیر گرم جوشی ؛ کم التفاتی ؛ بے دلی ۔

**Lull : (n)** (۱) تھپکی ؛ تھپک کر سلانے والا ؛ داروئے انوہ رُبا ۔ (۲) مدھوشی (۳) (طوفان کے درمیان کا) سکون ؛

**To turn /- wend the luff :** (بحری) راستہ بدلنا ۔

**Luff : (v)** (۱) سر جہاز کو ہوا کی طرف پھیرنا ۔ (۲) (کشتی کی دوڑ میں) حریف کی کشتی کی ہوا کے رخ پر اپنی کشتی لے آنا ۔

**Luff the helm :** جہاز رانوں کا ایک حکم یا پکار ۔

**To luff round or alee :** ہوا کے رخ کی طرف زیادہ کرنا ۔

**Luff : (n)** (عام) لفٹنٹ ۔

**Luff-tackle : (n)** (بحری) رسا چرخی جس میں دوہری یا اکہری چرخی لگی رہتی ہے ۔

**Luff upon luff : (n)** (بحری) ایک قسم کی رسا چرخی ۔

**Luffer : (n)** دیکھو Louver

**Luft waffe : (n)** جرمنی کی فضائیہ ۔

**Lug : (n)** (۱) ٹنڈا ؛ بلّی ؛ (۲) لمبائی کا پیمانہ ۔

**Lug : (n)** (۱) ٹوپی کا لٹکتا ہوا حصہ جو کان کو ڈھکتا ہے ۔ (۲) کان ؛ گوش ۔ (۳) کان سے مشابہ چیز ۔ (٤) صراحی کا دستہ ؛ دستہ ۔ (٥) آتش دان کی بغلی دیوار ۔ (٦) تانبے یا پیتل کا ایک پرزہ جس کے ذریعہ برقی تار جوڑے جاتے ہیں ۔ (۷) گول ڈھبری جو پیچ کے سرے کو ڈھکتا ہے ۔ (۸) (عام) بھدا بیوقوف آدمی ؛ ان گھڑا ؛ کوڑھ مغز ۔

**Lug / Log : (n)** ایک بڑا بحری کیڑا جس کو مچھلی کے چارے کے لئے کام میں لاتے ہیں ۔

**Lug : (n)** ایک قسم کا چوکوشیہ بادبان ۔

**Lug : (n)** زور کی کھینچ ؛ زور کا جھٹکا ؛ گھسیٹ ۔

**Lug : (v)** (۱) گھسیٹنا ؛ زور سے کھینچنا ؛ کھینچتے ہوئے لے جانا ۔(۲) (کسی بھاری چیز کو) کھینچنے

وقفہ ۔ (٤) وقفہ ؛ سکون ۔

Lull : (v) (١) لوری دے کر یا تھپك کر سلانا ۔ (٢) سہلا دینا ؛ جھوٹی تسلی کر دینا ؛ (شبہ) رفع کرنا (دھوکا دے کر)۔ (٣) (طوفان ، شور و غل کا) فرو کرنا ؛ فرو ہونا ۔ (٤) طوفان ، غصہ وغیرہ کا) فرو ہونا ؛ زور کم ہونا ۔

Lull : (n) (وھیل کا شکار) جہاز کے تہ خانے میں وھیل کی چربی لے جانے کی نلی۔

Lullaby : (n) (١) مسکن ؛ ترجیح ۔ (٢) لوری ؛ بچوں کے سلانے کا گیت۔

Lullaby : (n) لوری دینا ؛ گیت گا کر سلانا (بچوں کو)۔

Lullilbo : (v) افریقی حبشیوں کی طرح نعرہ٭ مسرت بلند کرنا ۔

Lulu : (n) نہایت عمدہ چیز یا شخص۔

Lum: (n) چمنی ؛ دودکش ؛ ساق چمنی ۔

Lumachella / Lumachel (le) : (n) ایك قسم کا گہرے رنگ کا چونے کا پتھر جس میں سے آگ کی سی روشنی نکلتی ہے ؛ آتشی سنگ مر مر ۔

Lumbaginous : (a) درد کمر سے متعلق یا اسی طرح کا یا اس میں مبتلا ؛ درد کمر کا ؛ وجع مفاصل کا ۔

Lumbago : (n) (طب) درد کمر ؛ وجع مفاصل ؛ کمر میں گٹھیا کا اثر۔

Lumbago : (v) درد کمر میں مبتلا کرنا ۔

Lumbar : (a) کمر کا ؛ کمر کی ؛ صلبی ؛ کمری۔

Lumbar : (n) کمر کی رگ ؛ نس وغیرہ ؛ صلبی رگ ؛ مہرہ٭ پشت ۔

Lumber : (n) (١) فرسودہ یا از کار رفتہ ؛ سامان ؛ کاٹ کباڑ۔ (٢) بیکار سامان ؛ بھدا یا بھاری سامان۔ (٣) ضرورت سے زیادہ چربی ؛ فالتو چربی (خصوصاً گھوڑوں میں) ؛ فالتو گوشت (خصوصاً کتے میں)۔ (٤) بھدی عمارتی لکڑی ؛ کٹے شہتیر۔

Lumber : (v) بھد بھد کرتے ہوئے چلنا ؛ بھدے پن سے چلنا ۔

Lumber : (v) (عام) رہن رکھنا ؛ گروی رکھنا ؛ پوشیدہ طور پر رکھا جانا ؛ قید ہونا ۔

Lumber : (v) (١) بیکار جگہ گھیرنا ؛ رستہ روك دینا ۔ (٢) ایك جگہ ڈھیر لگا دینا ؛ کاٹ کباڑ کی طرح بھر دینا ۔ (٣) جنگلی لکڑی کے لٹھے کاٹ کر تیار کرنا ۔

Lumber-career : (n) عمارتی لکڑی لے جانے والی کشتی۔

Lumber-man :.(n) جنگلی درختوں کے لٹھے کاٹنے والا۔

Lumber-mill : (n) تختے چیرنے کا کارخانہ۔

Lumber-room : (n) کباڑ کوٹھری۔

Lumber-trade : (n) کٹے شہتیر کی تجارت۔

Lumber-wood : (n) لکڑی جس کو کاٹ کر شہتیر بنائی جاتی ہے ۔

Lumberer : (n) دیکھو Lumber man

Lumbo : (prefix) سابقہ بمعنی "کمر"۔

Lumbo-abdominal : (a) کمر اور پیڑو کا ۔

Lumbrical : (a) کرم نما ؛ کرم قِطنیہ سے متعلق ؛ تکلہ نما عضو کے متعلق۔

Lumbrical / Lumbricalis: (n) وہ پٹھا جس سے ہاتھ پاؤں کی انگلیاں جھکتی ہیں۔

Lumbriciform : (a) کرم نما ؛ کیچوا سے مشابہ۔

Lumbricoid : (a) کیچوا سے مشابہ ؛ کرم نما ۔

Lumbricoid : (n) حَیات ؛ کیچوا ۔

Lumbricus : (n) (١) کیچوا ؛ زمینی کیڑا ۔ (٢) کرم قطنیہ ؛ حیات ۔

Lumen : (n) (۱) (تشریح و نباتیات وغیرہ) جوف خلوی ؛ جوف مرکزی ؛ درونہ قنات ۔ (۲) (فوج) نوریہ ؛ لُومن ۔

Luminance : (n) نور ؛ روشنی ؛ تابانی ۔

Luminant : (a) منور ؛ روشن ۔

Luminant : (n) روشن کرنے والا ۔

Luminarism : (n) چمکیلے رنگوں والی مصوری ۔

Luminarist : (n) مصور جو روشنی سے موثر طور پر کام لیتا ہے ؛ چمکیلے رنگوں کو استعمال کرنے والا مصور ۔

Luminary : (n) (۱) نیّر ؛ روشنی بخشنے والا ؛ جرم سماوی ؛ خصوصاً چاند یا سورج ۔ (۲) جسے ذہنی ، اخلاقی یا روحانی عظمت حاصل ہو ، نیز فضل و کمال ؛ صاحب فضل ؛ ذی شرف ؛ روشن خیال و رہنما ۔ (۳) مصنوعی روشنی ؛ چراغاں ۔

Luminesce : (v) ضیا بار ہونا ۔

Luminescence : (n) ضیا باری ؛ نورانیت ؛ لمعان ۔

Luminescent : (a) ضیا بار ۔

Luminiferous : (a) نور آفریں ؛ نور پاش ؛ نوررساں ؛ روشنی پیدا کرنے والا یا پھیلانے والا ۔

Luminophore : (a) (کیمیا) نور بردار ۔

Luminosity : (n) نوریت ؛ طاقت تنویر ؛ درخشانی ؛ تابانی ؛ روشنی ؛ تابندگی ۔

Luminous : (a) (۱) روشن ؛ تاباں ؛ درخشاں ؛ منور ؛ نورانی ؛ چمک دار ۔ (۲) بصیرت افروز ؛ نوری ۔ (۳) واضح

Luminously : (adv.) تابندگی سے ؛ بصیرت افروز طریقے سے ۔

Luminousness : (n) بصیرت افروزی ؛ روشنی ؛ تابانی ۔

Lumme / Lummy : (interj.) (۱) ارے ؛ ہائیں ۔ (۲) قسم ہے ؛ اپنی جان کی قسم ۔

Lummy : (a) (عام) اوّل درجے کا ۔

Lump : (n) (۱) ڈھیلا ؛ ڈلا ؛ ڈلی ؛ لونداِ ۔ (۲) ڈھیر ؛ انبار ؛ مجموعہ ؛ مقدار کثیر ۔ (۳) گندھی ہوئی مٹی ؛ گندھا ہوا آٹا ۔ (٤) ابھری ہوئی چیز ؛ گومڑا ؛ گانٹھ ؛ گلٹی ؛ ورم ؛ چوٹ ؛ زخم ۔ (٥) موٹا بھدا آدمی ؛ بڑی اور مضبوط مخلوق ۔ (٦) لوچدار لوہے کی سلاخ ۔ (۷) فرش بندی کی قدرے موٹی اینٹ ۔ (۸) گودی میں استعمال ہونے والا بجرا ۔ (۹) بندوق کا نپل ۔ (۱۰) موج (جو ہوا کی وجہ سے اٹھے) ۔ (۱۱) (جمع) سزا ؛ مار ۔

A lump in one's throat : (۱) جذبات کے جوش میں دم رکنا ۔ (۲) گلے کی سوجن ۔

All of a lump : کل ملا کر ؛ اکٹھے ۔

By the lump : (۱) اکٹھا ؛ مجموعہ ۔ (۲) تھوک ۔

In the lump : دیکھو By the lump

Lump : (n) ایک بھدی خار دار کھپروں والی مچھلی جس کا رنگ سُرمئی ہوتا ہے ۔

Lump : (v) (۱) اکٹھا کرنا ؛ ڈھیر کرنا ۔ (۲) سب کو یکساں سمجھنا ؛ فرق نہ کرنا ۔ (۳) کل رقم لگا دینا ۔ (٤) گومڑے پڑ جانا ؛ بہت سے ڈھیر جمع ہوجانا ؛ ڈلے اکٹھے ہو جانا ۔ (٥) بھدے پن سے چلنا یا بیٹھنا ۔

Lump : (v) (کسی چیز کو) ناپسند کرنا ؛ طوعاً یا کرہاً برداشت کرنا ۔

Lump-coal : (n) ڈلا کوئلہ ۔

Lump-fish : (n) ایک بھدی خار دار کھپروں والی مچھلی ؛ بوم ماہی ۔

Lump-gold : (n) سونے کا ڈلا ۔

**Lump sucker : (n)** بوم ماہی -

**Lump sugar : (n)** ڈلی دار چینی ؛ شکر کے ڈلے -

**Lump sum : (n)** یکمشت رقم ؛ وہ رقم جس میں تمام مدیں شامل ہوں ؛ بالمقطع ؛ (ادائی) مجموعی رقم ؛ اکٹھی رقم ؛ کل رقم -

**Lumper : (n)** (۱) (جہاز کا) حمال ؛ مزدور جو جہاز کا مال لادنے اتارنے کا کام کرتا ہے - (۲) چھوٹا ٹھیکہ دار جو اکٹھا کام دوسروں کو بانٹ دے - (۳) وہ شخص جو چیزوں کو چند بڑی بڑی قسموں میں تقسیم کر دے - (٤) (انرستان) گھٹیا قسم کا آلو -

**Lumpily : (adv.)** گٹھیلے پن سے ؛ ڈلے دار طور پر -

**Lumpiness : (n)** گٹھیلا ہونا -

**Lumping : (a)** بڑا ؛ بھاری ؛ بھدا ؛ کثیر -

**Lumping pennyworth : (n)** کافی ؛ وافر ؛ کثیر -

**Lumping weight : (n)** پورا وزن ؛ اچھا وزن -

**Lumpish : (a)** (۱) موٹا اور بھدا - (۲) بیوقوف ؛ سست ؛ کٹھل -

**Lumpishly : (adv.)** بھدے پن سے ؛ بیوقوفی سے -

**Lumpishness : (n)** بھدا پن ؛ سستی -

**Lumpkin : (n)** بیوقوف شخص ؛ انگھڑ شخص -

**Lumpy : (a)** (۱) گٹھیلا ؛ گومڑے بڑا ؛ گلٹی دار - (۲) ڈھیلوں سے بھرا ؛ ڈلے دار - (۳) (پانی) لہر لہر ؛ جس میں ہوا سے چھوٹی چھوٹی لہریں پیدا ہوجائیں ؛ موج دار - (٤) (عام) مخمور ؛ نشے میں -

**Luna : (n)** (۱) چاند (شخص) - (۲) (نقابت) چاندی ؛ نقرہ - (۳) (کلیسا) دیکھو Lunette - (٤) شمالی امریکا کا ایک بڑا کیڑا جس کے بازوؤں پر ہلالی نشان ہوتا ہے ؛ ماہ پروانہ -

**Luna cornea : (n)** کچی چاندی -

**Luna moth : (n)** ماہ پروانہ -

**Lunacy : (n)** (۱) سودا ؛ جنون ؛ دیوانگی ؛ سٹری پن ؛ پاگل پن - (۲) (قانون) عدم صحت عمل - (۳) سخت حماقت ؛ بڑی بیوقوفی -

Commission of lunacy : صحت عقل کی تحقیقات کا اختیار -

Commissioner in lunacy : صحت عقل کی تحقیقات کا مجاز -

Master in lunacy : وہ افسر جو صحت عقل کی تحقیق کرتا ہے -

**Lunar : (a)** (۱) چاند کا ؛ قمری ؛ متعلق بہ قمر - (۲) (روشنی یا شان و شوکت) پھیکی ؛ ہلکی ؛ ماند - (۳) ہلال نما ؛ ہلالی - (٤) نقرئی ؛ سیمیں ؛ چاندی کا -

**Lunar / Lunare : (n)** (۱) فاصلۂ قمری ؛ ساخت قمری ؛ بُعد قمری ؛ مشاہدۂ قمر ؛ چاند کی ساخت معلوم کر کے طول البلد معین کرنا - (۲) کلائی کی ہلالی نما ہڈی ؛ ہلالیہ -

**Lunar caustic : (n)** پگھلی ہوئی چاندی کا نائٹریٹ -

**Lunar cycle : (n)** دور قمر -

**Lunar day : (n)** قمری دن -

**Lunar distance : (n)** (۱) (بحری) سورج ؛ سیارہ یا ثابتہ سے چاند کی دوری -

**Lunar eclipse : (n)** خسوف ؛ چاند گہن -

**Lunar module : (n)** چاند گاڑی -

**Lunar month : (n)** قمری مہینہ ؛ قمری ماہ ؛ چندر ماس -

Lunar rainbow : (n) قمری قوس قزح (جو چاند کی شعاعوں سے بنتی ھے) ۔

Lunar tables : (n) قمری جداول ۔

Lunar theory : (n) کلیہ' تجاذب سے چاند کی حرکت کی تفریق ۔

Lunar year : (a) قمری سال ۔

Lunarian : (a) چاند میں رہنے والا ؛ ساکن قمر ؛ قمری ۔

Lunarian : (n) (۱) کرہ' قمر کا باشندہ ؛ ساکنِ قمر ۔ (۲) قمر شناس ؛ چاند کے متعلق خاص معلومات رکھنے والا ہیّت داں یا جہازراں ؛ عالم قمر ؛ قمرداں ۔

Lunary : (n) علف ماہ ؛ رشادکوہی ۔

Lunary : (a) دیکھو Lunar

Lunate : (a) (نباتیات و حیوانیات) ہلالی ؛ ہلال نما ۔

Lunatic : (a) (۱) سودائی ؛ مجنون ؛ دیوانہ ؛ سڑی ؛ باؤلا ؛ پاگل ۔ (۲) سخت احمقانہ و مجنونانہ (فعل) ۔ (۳) بیوقوف ؛ خبطی ؛ چلا ہوا ۔

Lunatic : (n) پاگل ؛ سودائی ؛ خبطی ؛ مجنون ؛ بیوقوف ؛ احمق ۔

Lunatic asylum : (n) پاگل خانہ ۔

Lunatic fringe : (n) انتہا پسند اراکین (کسی جماعت کے) ۔

Lunatic hospital : (n) دیکھو Lunatic asylum

Lunation : (n) تقمیر ؛ ایک چاند رات سے دوسرے تک کا زمانہ ؛ قمریہ ؛ قمری ماہ ۔

Lunch : (n) (۱) دوپہر کا کھانا ۔ (۲) (ناشتے اور دوپہر کے کھانے کے درمیان) حاضری ؛ چاشت ۔ (۳) ہلکا کھانا (کسی وقت کا) ۔ (٤) ہوٹل (جہاں کھانا پکتا اور بکتا ھے) ۔

Lunch : (v) چاشت یا حاضری کھانا یا مہیا کرنا ۔

Luncheon : (n) دوپہر کا کھانا ؛ دوپہر کے کھانے کی دعوت ۔

Luncheon : (v) دوپہر کا کھانا کھانا ۔

Luncheonette : (n) وہ جگہ جہاں لنچ بکتا ھے ۔

Lundyfoot : (n) ایک قسم کا ناس یا نسوار ۔

Lune : (n) (شکرہ بازی) شکرے کی ڈوری ۔

Lune : (n) دورہ' جنون ۔

Lune : (n) (۱) قاش ؛ شکل ہلالی ؛ پھانک ۔ (۲) ہلالی شکل یا سطح ۔

Lunel : (n) (۱) ایک قسم کی میٹھی مشک بو شراب ۔ (۲) فرانس کا ایک شہر ۔

Lunette : (n) (۱) (نعلبندی) کھُر کے اگلے حصے کی نیم کروی نعل ۔ (۲) (مقعر چھت میں) محرابی روشندان ۔ (۳) گنبد یا چھت میں ہلالی یا نیم دائرہ کی جگہ جو نقش و نگار سے مزین کی جائے ؛ کمانچہ ۔ (٤) بڑا دھس جس میں دو محاذ اور دو پہلو ھوں ۔ (٥) گھڑی کا چپٹا شیشہ ۔ (٦) (guillotine میں) گردن ڈالنے کا سوراخ ۔ (۷) اندھیاری (جو گھوڑوں کی انکھوں پر ڈال دیتے ھیں) ۔ (۸) چشمے کا مقعر محدب شیشہ ۔ (۹) (شیشہ سازی) بھٹی کا بغلی شگاف ۔ (۱۰) دو شاخہ آہنی پلیٹ جس سے توپ گاڑی جوڑ دی جاتی ھے ۔ (۱۱) (کلیسا) مدور بلوری ڈبہ جس میں عشائے ربّانی کی روٹی رکھی جاتی ھے ۔(۱۲) ریت وغیرہ کا ہلال نما تودہ جو ھواؤں سے تشکیل پاتا ھے ۔

Lung : (n) (۱) پھیپھڑا ؛ شُش ؛ ریات ۔ (۲) دیکھو Lung-lichen ۔

Lung-fever : (n) نمونیا ؛ ذات الرّیہ ۔

Lung-fish : (n) پھیپھڑے دار مچھلی ۔

Lung-flower : (n) دلدلی یکھان بید ۔

Lung-growing : (n) مواشی کی ایک بیماری جس میں پھیپھڑے بغل میں چمٹ جاتے ہیں ۔

Lung-lichen : (n) (۱) حشیشتہ الرّیہ ؛ ایک قسم کی کائی ۔ (۲) ایک پودا جس کی پتیوں پر سفید چتیاں ہوتی ہیں ۔

Lung-power : (n) آواز کا زور ؛ چیخنے کی قوت ۔

Lung-worm : (n) مواشی کے پھیپھڑے کا ایک طفیلی کیڑا ۔

Lunge / Longe : (n) (۱) لمبی رسی جس میں چابک سوار گھوڑے کو باندھتا ہے اور سدھانے کے لئے کاوے دیتا ہے ۔ (۲) گھوڑے کو کاوے دینے کا مدور میدان ۔ (۳) گھوڑے کو لمبی رسی کے ذریعہ سے یا اسی میدان میں کاوے دینا ۔

Lunge / Lounge : (n) (۱) شمشیر بازی میں تلوار کی ہول ۔ (۲) ہلہ ؛ جھپٹ ۔

Lunge / Longe : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Lunge / Lounge : (v) (۱) (شمشیر بازی) تلوار سے ہول مارنا ؛ بھونکنا ۔ (۲) (مکہ بازی) کندھے سے ٹکرمارنا ۔ (۳) لاتیں پھینکنا ؛ لاتیں اچھالنا ۔ (٤) زور سے چلانا ۔ (٥) جھپٹنا ؛ ہلہ کرنا ۔

Lunge/ Longe / Lounge : (v) (۱) گھوڑے کو لمبی رسی کے ذریعہ میدان میں کاوے دینا ۔ (۲) (گھوڑے کا) میدان میں چکر لگانا ۔

Lunged : (a) پھیپھڑے دار ؛ شُش دار ۔

Lungeous : (a) تیز و تند ۔

Lungs of oak : (n) دیکھو Lung lichen

Lungs of London : (n) لندن یا دوسرے بڑے شہر کے اندر یا اس کے نواح میں کھلے میدان ۔

Lungwort : (n) دیکھو Lung lichen

Lungy : (a) (عام) مدقوق ؛ دق والا ۔

Luniform : (a) قمری شکل ؛ قمر نما ۔

Lunisolar : (a) چاند و سورج کا ؛ قمری شمسی ۔

Lunisolar period : (n) قمری شمسی دور ؛ ۵۳۲ (پانچ سو بتیس) سال کا عرصہ جس کے بعد شمس و قمر کا دورہ ایک ساتھ ہوتا ہے ۔

Lunisolar-precession : (n) استقبال نیرین ۔

Lunisolar year : (n) قمری شمسی سال ۔

Lunistice : (n) وہ نقطہ یا وقت جس پر چاند انتہائی جنوب یا شمال میں ہوتا ہے ۔

Lunitidal : (a) قمر جَواری ۔

Lunitidal interval : (n) قمر جَواری وقفہ ۔

Lunker : (n) بہت بڑی چیز (خصوصاً مچھلی کے لئے استعمال ہوتا ہے) ۔

Lunkhead : (n) غبی ؛ کند ذہن شخص ؛ کودن ؛ کوڑھ مغز ۔

Lunt : (n) (۱) آہستہ جلنے والی دیا سلائی ؛ ثارج ۔ (۲) بے شعلے کا دھواں (مثلاً پائپ کا) ؛ گرم بھاپ ۔

Lunt : (v) (۱) تمباکو پینا ؛ دھواں نکالنا ۔ (۲) (دھوئیں کا) مرغولہ بننا ۔ (۳) جلانا ؛ روشن کرنا ۔ (٤) آگ لگنا ۔

Lunula : (n) شکل ہلالی ۔

Lunular : (a) شکل ہلالی سے متعلق یا مشابہ ؛ ہلالک نما ۔

Lunulate / Lunulated : (a) ہلال نما ؛ ہلالی نمو ؛ ہلالی چتیوں یا داغوں والا ۔

Lunule : (n) (۱) ہلالی نشان ؛ ہلالک ۔ (۲) قاش ؛ شکل ہلالی ۔

Lunulet : (n) چھوٹا ہلالی نشان ۔

Lunulite : (n) چھوٹا متحجر مرجان جو کم و بیش مدور ہوتا ہے ۔

Luny : دیکھو Loony

Lupanar : (n) چکلا ؛ قحبہ خانہ ۔

Lupercal / Lupercalia : (n) (۱) (قدیم روما) غار جو لیو پرکس(دیوتا) کی نسبت سے متبرک سمجھا جاتا ہے ۔ (۲) سالانہ تیوہار Lupercus کے احترام میں فروری میں منایا جاتا ہے ۔

Lupine / Lupin : (n) (۱) باقلائے مصری ؛ ایک قسم کا پودا ۔ (۲) (جمع) باقلائے مصری کا بیج ۔

Lupine : (a) بھیڑیئے کا ؛ بھیڑیئے کے متعلق ؛ گرگ صفت ؛ بھیڑیئے جیسا ؛ گرگی ۔

Lupinin : (n) (کیمیا) ایک تلخ شکر ۔

Lupous : (a) نئبہ سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Lupulin : (n) سفوف رازک ؛ ایک زرد لاکھی سفوف جو رازک (Hop) کے پوست کمامہ کے نیچے پایا جاتا ہے ۔

Lupulinic : (a) سفوف رازک سے متعلق ۔

Lupus : (a) (۱) نئبہ ؛ آکلہ ۔ (۲) سبع ؛ گرگ فلک ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی ۔

Lurch : (n) پیش دستی ۔

To lie at (on, upon the) lurch : چھپا رہنا ؛ گھات میں بیٹھنا ۔

Lurch : (n) (۱) (بحری) ایک سمت کو اچانک جھکاؤ ؛ جھوک ؛ لغزش (قدم) ۔ (۲) (امریکا) رجحان ؛ میلان ؛ جھکاؤ ۔

Lurch : (v) (۱) پیش دستی کرنا ؛ دھوکا دینا ؛ فریب دینا ۔ (۲) کتے سے لومڑی کا شکار کرنا ۔

Lurch : (v) (cribbage میں) اس طرح ہرانا کہ جیتنے والے کا اسکور ٦١ ہو جبکہ ہارنے والے کا اسکور ۳۱ ہی ہو ۔

Lurch : (v) (۱) (جہاز کا) جھوک کھانا ۔ (۲) لڑکھڑانا ؛ قدم کو لغزش ہونا ۔

Lurcher : (n) (۱) چور ؛ اٹھائی گیرا ؛ دغاباز ۔ (۲) جاسوس ؛ مخبر ۔ (۳) ایک دوغلا کتا جس سے اکثر چوری سے شکار کرنے والے کام لیتے ہیں ۔ (٤) (عام) فریق امین (جسے گرفتار کرنے کا بھی حق ہو) ۔

Lurdan : (n) سُست ؛ مٹھا یا آرام طلب شخص ؛ آوارہ گرد ؛ بدمعاش ۔

Lurdan : (a) بیکار ؛ سُست ؛ بدتمیز ؛ بدتہذیب ۔

Lure : (n) (۱) چمڑے کی چڑیا جس کو دکھاکر شکرے کو بلاتے ہیں ۔ (۲) وہ چیز جس سے کسی کو لبھائیں یا پھسلائیں ؛ چاٹ ؛ لاسا ۔ (۳) کشش ؛ دل فریبی ۔ (٤) چارا (مچھلی پھنسانے کا) ۔ (٥) جال ؛ پھندا ؛ (لغوی و مجازی معنوں میں) ۔ (٦) شکرے کو بلانے کی (شکرے باز کی) آواز ۔ (۷) (نقابت) ایک نقابتی مارکہ (جس میں پرند کے دونوں بازوؤں کو دھاگے اور حلقے میں باندھ کر لٹکا ہوا دکھایا جاتا ہے) ۔

To alight on the lure : شکرے کا چمڑے کی چڑیا دیکھ کر اترنا ۔

To bring / - call to (the or one's) lure : چمڑے کی چڑیا دکھا کر بلانا ۔

To come / - stoop to (the or one's) lure : چمڑے کی چڑیا دیکھ کر آنا ۔

Lure / Lewer : (n) ریشمی یا مخملی گدا جو سیٹ کو چکنا کرنے کے لئے لگاتے ہیں ۔

Lure : (v) (۱) چمڑے کی چڑیا دکھا کر (شکرے کو) بلانا ۔ (۲) پھسلانا ؛ لبھانا ؛ لالچ دے کر پھانسنا ۔

Lurg : (n) برطانیہ میں پایا جانے والا ایک کیڑا جو مچھلی کے چارے کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Lurid : (a) (۱) (رنگ ، روشنی ، منظر ، آسمان وغیرہ) بھیانك ؛ وحشت ناك ؛ جس پر مردنی چھائی ہو ؛ پیلا ؛ زرد ۔ (۲) بہت تیز ؛ نظر کو خیرہ کرنے والا ؛ غیر فطری ؛ مہیب رنگ یا روشنی کا ۔ (۳) طوفان خیز ؛ پرشور (برق ورعد) ۔ (٤) (نباتیات) میلا بادامی ۔

Luridly : (adv.) وحشت ناك طور پر ؛ غیر فطری طور پر ۔

Luridness : (n) وحشت ناکی ؛ وحشت ناك ہونا ۔

Lurk : (n) (۱) گھات میں رہنا ؛ چھپا ہونا ۔ (۲) فریب دینے کا ایك طریقہ ۔

On the lurk : گھات میں ؛ چھپ کر دیکھتے ہوئے ۔

Lurk : (v) (۱) چھپنا ؛ دبکنا ؛ گھات میں رہنا ؛ چھپ کر دیکھتے رہنا ۔ (۲) چھپا ہونا ؛ مخفی ہونا ؛ مضمر ہونا ۔

Lurker : (n) (۱) چھپنے والا ؛ گھات میں رہنے والا ۔ (۲) ایك قسم کی کشتی ۔

Lurking : (a) (۱) چھپا ہوا ؛ مخفی ۔ (۲) مُصر ؛ قائم متواتر ؛ پے در پے ؛ جما رہنے والا ۔

Lurking place : (n) کمین گاہ ؛ گھات ۔

Lurry : (n) دیکھو Lorry

Luscious : (a) (۱) بہت میٹھا ؛ بہت خوشبودار ؛ اتنا میٹھا کہ طبیعت بھر جائے ؛ حد سے زیادہ میٹھا ۔ (۲) (زبان یا طرز بیان) حد سے زیادہ رنگین ؛ جس میں ضرورت سے زیادہ تخیّل ہو یا شہوانی خیالات کی جھلك ہو ۔

Lusciously : (adv.) شیرینی سے ؛ حد سے زیادہ رنگینی سے ۔

Lusciousness : (n) شیرینی ؛ مٹھاس؛ حد سے زیادہ مٹھاس؛ حد سے زیادہ رنگینی (عبارت کی) ۔

Lush : (n) (۱) (عام) شراب ؛ مے ۔ (۲) میخوار ؛ شرابی ۔

Lush : (n) (۱) (پودا ، گھاس وغیرہ) گھنا اور رس دار ۔ (۲) (موسم) شاداب ۔ (۳) (رنگ) گہرا ۔

Lush : (v) (۱) خوب شراب پلانا ۔ (۲) پینا ۔

Lush worker : (n) (عام) شرابیوں کو لوٹنے والا ۔

Lusher : (n) (عام) شرابی ؛ پکا شرابی ؛ شراب کا بندہ ۔

Lushings : (n) کثرت ؛ افراط ؛ بہتات ؛ فراوانی ۔

Lushly : (adv.) کثرت سے ؛ بہتات سے ۔

Lushness : (n) افراط ؛ فراوانی ؛ کثرت ؛ بہتات ۔

Lushy : (a) (عام) مست ؛ شراب پئے ہوئے ۔

Lusitanian : (a) Lusitania کا یا اس سے متعلق ؛ پرتگالی ۔

Lusitanian : (n) لوسٹینیا کا باشندہ ؛ پرتگالی ۔

Lusory : (a) تفریحی ؛ کھیل کی طرح کا ؛ ظریفانہ طرز میں لکھا ہوا ۔

Lust : (n) (۱) خواہش نفسانی ۔ ہوائے نفس ۔ (۲) مستی ؛ شہوت ؛ خواہشِ شہوانی ۔ (۳) چسکا ؛ لت ؛ ہوس ؛ ہُوکا ۔

Fleshy lust / The lusts of the flesh : شہوت ؛ خواہش نفسانی ۔

Lust : (v) (۱) (کسی چیز کی آرزو میں) تڑپنا ؛ بے چین ہونا ؛ بے قرار ہونا ۔ (۲) مستی میں ہونا ۔

Luster : (n) تڑپنے والا ؛ شدید خواہش مند ؛ بے قرار ہونے والا ۔

Lustful : (a) (۱) موٹا تازہ ؛ ہٹّا کٹّا ۔ (۲) پر شہوت ؛ مست ۔

Lustfully : (adv.) پرشہوت طور پر ؛ مستی میں ۔

Lustfulness : (n) شہوت رانی ؛ شہوت پرستی ۔

Lustihood / Lustihead : (n) مضبوطی ؛ توانائی ؛ کس بل ؛ زور ؛ مستعدی ۔

Lustily : (adv.) زور سے ؛ پوری قوت سے ۔

Lustiness : (n) دیکھو Lustihood

Lustral : (a) تطہیر کا ؛ تطہیر سے متعلق ؛ مطہر ۔

Lustrate: (v) (ریاضت یا قربانی سے پاک پانی سے غسل دے کر) پاک کرنا ؛ طاہر کرنا ۔

Lustration : (n) (۱) پاک کرنا یا کیا جانا ؛ تطہیر ؛ پاکی ۔ (۲) (مزاحاً) دھونا ؛ صفائی ۔ (۳) معائنہ ؛ جائزہ ۔

Lustrative : (a) تطہیری ؛ صفائی یا دھونے سے متعلق ۔

Lustre / Luster : (n) (۱) چمک ؛ دمک ؛ تابانی ؛ درخشانی ؛ رونق ؛ تیز روشنی ؛ تجلی ؛ نور ؛ درخشاں سطح ؛ فروغ حسن ؛ تجلیٔ حسن ؛ آب و تاب ۔ (۲) شان ؛ شوکت ؛ کر و فر ؛ عظمت و جلال ۔ (۳) بلور کا جھاڑ ؛ بلور کی قلم ؛ شیشے کا جھاڑ ۔ (٤) ایک باریک چمک دار کپڑا ۔ (٥) ایک قسم کا چمک دار اون ۔ (٦) مصنوعات کو چمکانے کا مسالا ۔

Lustre : (n) پانچ سال کی میعاد ؛ پانچ سال کا عرصہ ۔

Lustre : (v) (کپڑے یا برتن کو) چمکانا ؛ چمک پیدا کرنا ۔

Lustre mottling : (n) بعض قسم کی چٹانوں کی عجیب و غریب چتیاں ۔

Lustre ware : (n) چمک دار فلزی رنگ کی سطح والے معمولی برتن ۔

Lustreless : (a) بے نور ؛ بے چمک ؛ ماند ۔

Lustrine : (n) چمک دار ریشمی کپڑا ۔

Lustrous : (a) روشن ؛ تاباں ؛ درخشاں ؛ فروزاں ؛ منور ؛ چمکیلا ۔

Lustrously : (adv.) روشنی سے ؛ درخشانی سے ۔

Lustrousness : (n) روشنی ؛ درخشانی ؛ چمک ۔

Lustrum : (n) (۱) (قدیم روما) رومی قوم کی پنج سالہ تطہیر (جو مردم شماری کے بعد کی جاتی تھی) ؛ تطہیر پنج سالہ ۔ (۲) پانچ سال کی میعاد ؛ پانچ برس کا عرصہ ۔

Lusty : (a) (۱) موٹا تازہ ؛ ہٹا کٹا ؛ چاق و چوبند ؛ تندرست و توانا ؛ مضبوط ۔ (۲) زور دار ؛ زور کا ۔ (۳) (کھانا) جو سیر ہو کر کھایا جائے ؛ وافر ۔ (٤) (شخص) موٹا ؛ فربہ ؛ جسیم ۔

Lusus (naturae) : (n) عجوبہ ؛ فرق عادت ؛ عجیب الخلقت جانور یا پودا ۔

Lutanist / Lutenist : (n) بربط نواز ؛ ستار بجانے والا ۔

Lute : (n) ستار کی قسم کا ایک باجا جو قرون وسطیٰ میں مستعمل تھا ؛ عود ؛ رباب ؛ بربط ۔

Lute : (n) چکنی مٹی یا گچ جو سوراخ بند کرنے کے کام آتی ہے ؛ گِل حکمت ۔

Lute : (n) اینٹ کے سانچے سے فاضل مٹی کو کھرچ کر ہٹانے کا لکڑی کا ٹکڑا ۔

Lute : (v) گچ وغیرہ سے بند کرنا ؛ تھوپنا ۔

Lute-backed : (a) رباب نما پیٹھ والا ؛ رباب پشت ۔

Lute-string : (n) (۱) رباب کا تار ۔ (۲) ایک شب پروانہ جس کے بازوؤں پر رباب کے تاروں جیسا نقش ہوتا ہے ۔

Lutein / Lutine : (n) (کیمیا) صفرا ؛ زردی برگ ؛ گہرے زرد رنگ کا ایک مادہ جو انڈے کی زردی اور جانوروں کے بیضہ دان میں پایا جاتا ہے ۔

Lutenist : (n) دیکھو Lutanist

Luteo- : (prefix) سابقہ بہ معنی "نارنجی" (رنگ کا) ۔

Luteo-cobaltic : (a) کوبالٹ اور زرد رنگ کے مرکب والا ۔

Luteo-fulvous : (a) (نباتیات) گندمی زرد (رنگ) کا ۔

Luteolin / Luteoline : (n) زرد رنگ جو ایک پودے سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Luteous: (a) گہرا نارنجی زرد ؛ اصفر ؛ شوخ زرد ۔

Lutescent : (a) ہلکا زرد ۔

Lutestring : (n) ایک قسم کا چمکیلا ریشمی کپڑا ؛ اس کپڑے کی پوشاک یا فیتہ ۔

Lutheran : (a) لوتھر کا ؛ لوتھر ؛ اسکے عقیدے یا اسکے پیروں سے متعلق ۔

Lutheran : (n) لوتھر کا پیرو ۔

Lutheranism : (n) لوتھر کا منہب ؛ پروٹسٹنٹ منہب کا ایک فرقہ ؛ لوتھر کا عقیدہ رکھنا ۔

Lutherism : (n) (۱) دیکھو Lutheranism ۔ (۲) لوتھر کی تقلید ۔

Luthern : (n) ڈھلواں چھت میں باہر کو نکلی ہوی کھڑکی ؛ خوابگاہ دریچہ ۔

Luthernize : (v) لوتھر کا پیرو بننا یا بنانا ۔

Luthier : (n) (۱) رباب ساز ۔ (۲) تاروں والے ساز بنانے والا ۔

Lutist : (n) عود یا رباب بجانے والا ؛ رباب بنانے والا ۔

Lutose : (a) کیچڑ میں لت پت ؛ کیچڑ بھرا ۔

Lutosity : (n) کیچڑ میں لت پت ہونا ۔

Lux : (n) لکس ؛ تنویر کی اکائی ۔

Luxate : (v) (ہڈی یا جوڑ) اتار دینا ۔

Luxation : (n) موچ ؛ ہڈی یا جوڑ کا اتر جانا یا اتار دینا ؛ خلع مفصل ۔

Luxe : (n) شاندار ؛ پرتکلف ؛ آرام دہ ؛ ٹھاٹ کا ۔

Luxuriance : (n) افراط ؛ فراوانی ؛ کثرت ؛ بہتات ؛ وسعت ۔

Luxuriant : (a) (۱) کثیر ؛ مفرط ؛ فراواں ۔ (۲) (مجازاً) وسیع (تخیل) ۔ (۳) پرنمو ؛ بہ افراط پیدا ہونے والا ؛ گھنا ۔ (٤) (طرزبیان) رنگین ؛ مرصع ۔ (٥) شاندار ؛ پر تکلف ۔

Luxuriantly : (adv.) بہ افراط ؛ کثرت سے ؛ بہتات سے ۔

Luxuriate : (v) (۱) جی بھر کے لطف اٹھانا ؛ مزے لینا ۔ (۲) چین کرنا ؛ چین سے گزارنا ؛ عیش و عشرت میں بسر کرنا ۔

Luxuriation : (n) مزے لینا ؛ چین سے گزارنا ۔

Luxurious : (a) (۱) عیش پسند ؛ نفس پرست ؛ عیش و عشرت کا متوالا ۔ (۲) عیش و عشرت کا ؛ موجب عیش ؛ بہت آرام دہ ؛ پر تکلف ۔

Luxuriously : (adv.) تکلف سے ؛ عیش و عشرت سے ۔

Luxuriousness : (n) (۱) بہت آرام دہ ہونا ؛ پر تکلف ہونا ۔ (۲) عیش پسندی ؛ تعیش ؛ نفس پرستی ۔

Luxury : (n) (۱) ٹھاٹ ؛ ناز و نعم ؛ عیش وعشرت (کی زندگی) ۔ (۲) نعمت ؛ لذیذ یا مرغوب شے ۔ (۳) (جمع) تعیشات (ضرورت زندگی کی ضد) ؛ تکلفات ۔ (٤) عیش پسندی ؛ تعیش ؛ پر تکلف ہونا ۔

Luxury : (a) پر تکلف ؛ عیش پسندانہ ؛ عیش و عشرت کا ۔

- ly : (suffix) لاحقہ اسماء سے صفات بنانے میں مستعمل ہوتا ہے بہ معنی (۱) لائق یا سزاوار جیسے cowardly , kingly ۔ (۲) میعادی یا دوری طور پر جیسے yearly , daily , hourly ۔

- ly : (suffix) متعلقات فعل بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Lycanthrope : (n) درند خولیا میں مبتلا شخص ؛ بھیڑیا مانس ؛ قطرب زدہ مریض ؛ گرگ خولیا ۔

Lycanthropic : (a) گرگ خولیا سے متعلق ؛ گرگ خولیا میں مبتلا ۔

Lycanthropist : (a) قطرب زدہ ؛ مریض گرگ خولیا ۔

Lycanthropy : (a) دیکھو Lycanthropic

Lycanthropy : (n) (۱) قطرب ؛ گرگ خولیا ؛ درند خولیا ؛ ایک قسم کا مالیخولیا یا جنون جس میں آدمی اپنے آپ کو درندہ سمجھنے لگتا اور وہی بولی بولتا ہے ۔ (۲) جادوگری کا بھیڑیا بن جانا ؛ گرگ شدنی ۔

Lycee : (n) (فرانس کا) سرکاری ثانوی مدرسہ ۔

Lyceum : (n) (۱) درس گاہ ارسطو ؛ ایتھنس کا وہ باغ جہاں ارسطو درس دیا کرتا تھا ؛ ارسطو کا فلسفہ اور اس کے پیرو ۔ (۲) ندوہ علمیہ ؛ درس گاہ ؛ ادبی ادارہ ؛ مدرسہ ؛ تعلیم گاہ ؛ دبستان ۔ (۳) دیکھو Lycee ۔

Lych-gate : دیکھو Lich-gate

Lychnis : (n) ایک قسم کا پھول دار پودا ؛ جنس وردہ ؛ جنس کمپا ۔

Lychnoscope : (n) بعض چرچوں میں پائی جانے والی نیچی کھڑکی جس کے ذریعے سے جذامی قربان گاہ کی روشنی دیکھتے تھے ۔

Lycoperdon : (n) ایک قسم کا سماروغ ۔

Lycopod : (n) رصن ؛ نبات کبریت ؛ گرگ پایہ ۔

Lycopodiaceous : (a) رصنات کی جنس سے متعلق ۔

Lycopodite : (n) متحجر رصن ۔

Lycopodium : (n) (۱) رصن ؛ نبات کبریت ؛ لائکوپوڈیم ؛ ایک بے پھول کا پودا ۔ (۲) ایک قسم کا باریک آتش گیر سفوف جو اس پودے سے تیار ہوتا ہے اور جراحی میں رطوبت جذب کرنے کے کام آتا ہے ۔

Lyddite : (n) ایک انفجاری مادہ جو پوٹاش وغیرہ سے بنتا ہے اور توپ کے گولوں میں استعمال ہوتا ہے ؛ قسم مفرقعہ ۔

Lydian : (a) (۱) لیڈ کا ۔ (۲) (موسیقی) زنانہ ؛ رقت آمیز (طرز) ۔

Lydiane : (n) لیڈیا کا باشندہ ؛ لیڈیا کی زبان ۔

Lydian-stone : (n) (معدنیات) سیاہ یشپ ؛ کسوٹی ۔

Lye : (n) سجی دار پانی (جس سے صابن وغیرہ کی چکنائی دور کی جاتی ہے) ؛ قلیاب ؛ بغاوہ ۔

Lye : دیکھو Lie

Lying : (n) (۱) لیٹنا ۔ (۲) لیٹنے کی جگہ ۔

Lying : (a) لیٹا ہوا ؛ لیٹنے والا ۔

Lying : (n) جھوٹ بولنا ؛ دروغ گوئی ۔

Lying : (a) جھوٹا ؛ دروغ گو ؛ فریبی ؛ دغاباز ۔

Lying dog : (n) شکاری کتا ؛ بوکیر ۔

Lying-in : (n) (حالت) زچگی ۔

Lying panel : (n) لکڑی کا زائد تختہ جسکے دانے افقی ہوتے ہیں ۔

Lying-wall : (n) (کان کنی) بنیادی دیوار ۔

Lyingly : (adv.) دغا سے ؛ فریب سے ۔

Lyke-wake / Lykewake : (n) شب کو میت کی نگرانی ۔

Lyme-grass : (n) گھاس ؛ ریت گھاس ؛ ایک قسم کی موٹی گھاس جو ریت پر اگائی جاتی ہے تاکہ ریت اڑنے نہ پائے ۔

Lymph : (n) (۱) زلال ؛ پاک صاف پانی ۔ (۲) (عضویات) بے

رنگ عرق جو حیوانیات کی نسوں میں ہوتا ہے ؛ خلط مائی - (۳) زخم کی ریزش ؛ پنچھا - (٤) لمف ؛ حیوانات کی شیریان وغیرہ کا عرق جو ٹیکا لگانے کے کام میں آتا ہے ؛ کوئی اور فاسد مادہ جو اس غرض سے استعمال کیا جائے -

Lymph-heart : (n) قلب لمف -

Lympnad : (n) یک مستولی جہاز -

Lymphadenitis : (n) ورم غدود لمفی -

Lymphadenoid : (a) لمفی غدہ نما -

Lymphadenoma : (n) سلعہ غدود لمفی -

Lymphangitis : (n) ورم عروق لمفی -

Lymphatic : (a) (۱) پنچھے کے متعلق ؛ لمف کے متعلق - (۲) (آدمی یا مزاج) ڈھیلے پٹھوں والا ؛ زرد جلد کا ؛ سست ؛ کاہل ؛ مٹھا ؛ لمفاوی ؛ لمفی - (۳) لمفاوی مزاج ؛ بلغمی مزاج -

Lymphatic : (n) شیریاں لمفی ؛ عرق لمفی ؛ جسم کی وہ شیریاں جس سے بے رنگ عرق نکلتا ہے -

Lymphatic heart : (n) دیکھو Lymph-heart

Lymphatic system : (n) لمفی نظام -

Lymphatism : (n) لمفاوی مزاج ؛ بلغمی مزاج ؛ لمفیت -

Lymphoblast : (n) لمفی نہوض -

Lymphoid : (a) لمف نما -

Lymphoma : (n) (مرضیات) لمفی غدہ نما سلعہ -

Lymphomatous : (a) لمفی غدہ سے مشابہ سلعہ میں مبتلا -

Lymphous : (a) لمف دار -

Lymphy : (a) لمف کی طرح کا یا اس سے مشابہ -

Lyncean : (a) (۱) تیز نگاہ ؛ تیز نظر - (۲) سیاہ گوسلی -

Lynch : (v) (لوگوں کا بطور خودبکسی کو) سزائے موت دینا -

Lynchet : (n) دیکھو Linchet

Lynch law / Lynch's (Linch's) law : (n) امریکا کا خلاف قانون رواج جس کی رو سے لوگ مجرم کو بطور خود سزائے موت دے دیتے ہیں -

Judge Lynch : فرضی حاکم عدالت جس کی طرف "لنچ" کی سزا منسوب کی جاتی ہے -

Lynn : دیکھو Linn

Lynx : (n) (۱) بن بلاؤ ؛ سیاہ گوش ؛ فہد - (۲) بن بلاؤ کا سمور - (۳) ایک شمالی مجموعہ نجوم -

Lynx-eye : (n) تیز نگاہ ؛ تیز نظر -

Lynx-eyed : (a) تیز نگاہ ؛ تیز نظر -

Lyo : (prefix) سابقہ بہ معنی "محلل" -

Lyon : (n) اسکاچستان کا نقیب اعلیٰ -

Lyophilic : (a) باشندہ ؛ باشیدگی پسند -

Lyophobic : (a) باشیدگی گریز ؛ نباش -

Lyra : (n) (۱) شلیاق ؛ بربط ؛ ستاروں کی ایک شمالی صورت ؛ نسر واقع - (۲) (تشریح) دماغ کے جسم صلبی کا اندرونی حصہ -

Lyraid / Lyrid : (n) شلیانہ ؛ وہ شہاب ثاقب جو ۳۰ اپریل کو شلیان کے ایک نقطے سے آتا ہوا دکھائی دیتا ہے -

Lyrate : (a) (نباتیات) ستار نما ؛ بربط نما ؛ بربطی -

Lyrated : (a) — دیکھو Lyrate

Lyrately : (adv.) — بربطی شکل میں ۔

Lyre : (n) — (۱) بربط ؛ چنگ ۔ (۲) دیکھو Lyra۔

Lyre-bat : (n) — ایک قسم کی چمگادڑ ۔

Lyre-bird : (n) — آسٹریلیا کا ایک پرندہ جسکی دم بربط جیسی ہوتی ہے ؛ بربط دُمہ ؛ بربطی مور ۔

Lyre-pheasant : (n) — دیکھو Lyre-bird

Lyre-tail : (n) — دیکھو Lyre-bird

Lyre-turtle : (n) — ایک قسم کا کچھوا ۔

Lyric : (a) — (۱) بربط کا ؛ بربط کے واسطے ؛ گانے کے کام کا ۔ (۲) (شعر) غنائی ؛ غزلیہ ؛ جس میں شاعر خود اپنے جذبات چھوٹی نظموں میں ظاہر کرتا ہے ۔ (۳) غنائی ۔ (٤) (شاعری) غنائی ؛ تغزل پسند ۔

Lyric : (n) — (۱) غنائی نظم ؛ غزلیہ (نظم) ؛ غزل ؛ غنائی طرز ۔ (۲) (جمع) غنائی اشعار ؛ غزلیہ اشعار ۔

Lyrical : (a) — (۱) دیکھو Lyric ۔ (۲) غنائی شاعری کے انداز کا ؛ تغزل کے رنگ کا ۔

Lyrically : (adv.) — غنائی شاعری کے انداز میں ؛ تغزل کے رنگ میں ۔

Lyricalness : (n) — غنائیت ؛ تغزل ۔

Lyricism : (n) — (۱) غنائیت ؛ تغزل ۔ (۲) (جمع) غنائی طرز ادا ؛ جذبات کی ہنگامہ آرائی ؛ مبالغہ آمیز جذبات ۔

Lyricist : (n) — غنائی نظم لکھنے والا ۔

Lyrid : — دیکھو Lyraid

Lyriform : (a) — بربط کی شکل کا ؛ بربط نما ۔

Lyrism : (n) — دیکھو Lyricism

Lyrist : (n) — (۱) بربط نواز ۔ (۲) غنائی نظم لکھنے والا ۔

Lysigenous : (a) — خلیہ پاشی زاد ۔

Lysimeter : (n) — رشح پیما ؛ نفوذ آب پیما ۔

Lysin : (n) — خلیہ پاش مادہ ؛ لائسِن ۔

Lysis : (n) — (۱) (تعمیرات) عمارت کی کرسی کے کارنس کے اوپر کا زینہ ۔ (۲) تخفیف مرض ۔ (۳) خلیہ پاشی ۔

- lysis : (suffix) — لاحقہ جو سائنسی اصطلاحوں کے آخر میں آتا ہے جیسے hydrolysis , electrolysis ۔

Lysol : (n) — ایک دافع عفونت آمیزہ ۔

Lythe : (n) — ایک قسم کی مچھلی ۔

Lytic : (a) — خلیہ پاشی یا خلیہ پاش مادہ سے متعلق ۔

- lytic : (suffix) — لاحقہ جو سائنسی اصطلاحات سے صفات بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

# M

M : (n) (۱) انگریزی حروف تہجی کا تیرھواں حرف۔ (۲) ایک ہزار۔ (۳) طباعت Em۔ (۴) M کی شکل کی کوئی چیز۔

M : دیکھو Am

Ma : (n) Mama کا مخفف۔

Ma 'am : (n) Madam کا مخفف۔

Ma 'amselle : (n) (۱) فرانسیسی غیر شادی شدہ عورت۔ (۲) فرانسیسی نرس۔ (۳) بادشاہ کی سب سے بڑی بیٹی۔

Maa : (n) دیکھو Baa

Maam : (v) Ma'am کہہ کر مخاطب کرنا۔

Maanhaar-jackal : (n) دیکھو Aardwolf

Maar : (n) مدور جوالا مکھی۔

Maarad : (n) مصر میں پائی جانے والی لمبے ریشے کی کپاس جس کا رنگ بھورا سا ہوتا ہے۔

Maarib / Maariv : (n) یہودیوں کی شام کے وقت کی عبادت۔

Maasbanker : (n) ایک قسم کی مچھلی۔

Mabe : (n) ایک قسم کی نصف کرمی کلچر موتی۔

Mabyer : (n) چوزا ؛ مرغی کا بچہ۔

Mac / Mack : (n) (۱) سابقہ بمعنی "بیٹا" "ولد" ناموں کے پہلے آتا ہے۔ (۲) وہ شخص جس کے نام کے ساتھ یہ لفظ بطور سابقہ ہو۔ (۳) کیلٹی آئرستانی۔ (٤) مردک ؛ یار ؛ دوست (اس شخص کو مخاطب کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے جس کا نام معلوم نہ ہو)۔

Mac : (n) (۱) موم جامہ ؛ پانی روک (واٹر پروف) کپڑا۔ (۲) میکن ٹوش ؛ برساتی ؛ باراں کوٹ۔ (۳) وہ اشیا جن سے موم جامہ بنتا ہے۔

Macabre : (a) عبوس ؛ مہیب ؛ ہیبت ناک ؛ ڈراؤنا ؛ بھیانک۔

Danse macabre : رقص الموت ؛ موت کا ناچ ؛ قرون وسطیٰ کا وہ سوانگ جس میں موت ادنیٰ اور اعلیٰ سب کو قبروں میں لے جاتی ہوئی دکھائی جاتی تھی۔

Macaco : (n) (۱) سیاہ لیمور ؛ مکاکو ؛ ایک قسم کا لنگور۔ (۲) ایک قسم کا بندر۔

Macacus : (n) ایک قسم کا بندر۔

Macadam : (a) (۱) Macadam کے ایجاد کردہ طریقے سے بنائی ہوئی۔ (۲) کٹے ہوئے کنکر کی۔

Macadam : (n) (۱) Macadam کے ایجاد کردہ طریقے سے بنائی ہوئی سڑک۔ (۲) کٹے ہوئے کنکر کی سڑک۔ (۳) وہ مسالا جس سے یہ سڑک بنتی ہے ؛ روڑی ، کنکر وغیرہ ؛ کٹا کنکر ؛ سنگ فرش۔

Macadamite : (n) کٹے ہوئے کنکر سے سڑک بنانے والا۔

Macadamite : (a) کٹے ہوئے کنکر سے سڑک بنانے سے متعلق۔

Macadamization : (n) (۱) (سڑک بنانے کے لئے) کنکر کی کٹائی۔ (۲) کٹے ہوئے کنکر سے سڑک بنانا۔

Macadamize : (v) (۱) کٹے ہوئے کنکر سے سڑک بنانا ۔ (۲) مسطح کرنا ؛ ہموار کرنا ؛ مسمار کرنا ؛ ڈھا دینا ۔ (۳) سڑک کی گٹی میں تبدیل کرنا ۔

Macadamizer : (n) کنکر کی سڑک بنانے والا ۔

Macaque : (n) ایک قسم کا لنگور ۔

Macaroni : (n) (۱) مکرونی ؛ آٹے کے سیو جو اندر سے کھوکھلے ہوتے ہیں اور پکا کر کھائے جاتے ہیں ۔ (۲) اٹھارھویں صدی کے بانکے چھیلے جن کا رنگ یورپ کے مذاق پر چھایا ہوا تھا ۔ (۳) بانکا ؛ چھیلا ۔ (٤) ایک قسم کا کلغی وار پنگین ۔ (٥) معجون مرکب ۔ (٦) (اسٹریلیا) زیادہ گو ؛ ہرزہ گو ؛ لغویات ۔

Macaronic : (a) اس مضحک نظم سے متعلق جس میں لاطینی الفاظ کی بھر مار ہوتی ہے ۔

Macaronic : (n) (۱) معجون مرکب زبان یا تصنیف ۔ (۲) (جمع) وہ مضحک نظم جس میں لاطینی طرز کے گھڑے ہوئے الفاظ کی بھر مار ہوتی ہے ۔ (۳) معجون مرکب ؛ کھچڑی ؛ وہ چیز جو مختلف العناصر اجزا سے مرکب ہو ۔

Macaroni cheese : (n) پنیر کے ساتھ پکی ہوئی مکرونی ۔

Macaroni tool : (n) مربع کاٹنے والا اوزار جو چوبی کندہ کاری میں کام آتا ہے ۔

Macaronism : (n) اٹھارھویں صدی کے چھیلوں کا رنگ یا مذاق ؛ رنگین مزاجی ۔

Macaroon : (n) بادامی کیک ؛ بادامی بسکٹ (جس میں بادام اور انڈے کی سفیدی پڑتی ہے) ۔

Macartney : (n) تیتر کی قسم کا ایک پرند ۔

Macassar : (n) Celebes جزیرے کے ایک شہر کا نام ۔

Macassar oil : (n) ایک قسم کا سر میں ڈالنے کا خوشبودار تیل ۔

Macauco : (n) دیکھو Macaco

Macaw : (n) توتے کی ایک قسم ؛ میکا ؛ امریکی توتا ۔

Macaw : (n) کھجور کے درخت کی ایک قسم ۔

Maccoboy / Maccaboy / Mackabaw : (n) معطر نسوار ؛ عطر گلاب میں بسی ہوئی ہلاس ؛ سعرط معطر : معطر ہلاس ؛ خوشبودار ناس ۔

Mace : (n) (۱) گرز ۔ (۲) عصائے شاہی ؛ عصائے حکومت ؛ صولجان ۔ (۳) وہ چھڑی جس سے Bagatelle کھیلتے ہیں ۔ (٤) عصا بردار ۔ (٥) موٹھ دار موگرا جو کمائے ہوئے چمڑے کو لچک دار بنانے میں کام آتا ہے ۔

Mace : (n) جاوتری ؛ بسباسہ ۔

Mace : (n) ایک وزن اور قدر مبادلہ ۔

Mace : (n) (۱) (عام) فریبی ؛ دغا باز ۔ (۲) (عام) فریب ؛ دغابازی ۔

Mace : (v) (عام) فریب دینا ؛ دغا دینا ؛ ٹھگنا ۔

Mace-bearer : (n) عصا بردار ۔

Macedoine : (n) جیلی میں ملے ہوئے پھل یا ترکاریاں ۔

Macedon : (n) مقدونیہ ۔

Macedonian : (a) (۱) چوتھی صدی کے Constantinople کے اسقف Macedonius کا یا اس کے پیروؤں سے متعلق ۔ (۲) مقدونی ۔

Macedonian : (n) اہل مقدونیہ ۔

Macedonian : (n) (۱) چوتھی صدی کے Constantinople کے اسقف ڈونیس کے پیرو ۔

Macedonianism : (n) (۱) چوتھی صدی کے Constantinople کے اسقف Macedonius کا عقیدہ یا اصول ۔

Macer : (n) عصابردار خصوصاً اسکاچستان کی عدالتوں کا افسر۔

Macerate : (v) (۱) پانی وغیرہ ڈال کر ملائم کرنا۔ (۲) پانی وغیرہ میں بھگونے سے ملائم ہونا۔ (۳) فاقے کر کے سوکھنا ؛ گھٹنا ؛ تحلیل ہونا۔

Maceration : (n) (۱) ملائم کرنا یا ہونا ؛ نرم سازی ؛ گداخت۔ (۲) فاقوں کے مارے دبلا ہونا ؛ ریاضت ؛ نفس کشی۔ (۳) تحلیل۔

Macerator : (n) ملائم کرنے والا ؛ وہ برتن جس میں پانی وغیرہ ڈال کر ملائم کیا جاتا ہے ؛ ماوا ساز (آلہ)۔

Macership : (n) عصا بردار کا عہدہ۔

Macfarlane : (n) ایک قسم کا بغیر آستین والا لمبا کوٹ۔

Machair / Machar : (n) ہموار یا نشیبی قطعہ زمین۔

Machancha : (n) ایک قسم کا زہریلا سانپ۔

Machet (t)e / Macheto : (n) تلوار کی قسم کی ایک لمبی اور بھاری چھُری جس کی لمبائی عموماً دو یا تین فٹ ہوتی ہے۔

Machiavel : (n) (۱) عیار ؛ فطرتی ؛ چلتا پرزہ ؛ سازشی۔ (۲) دو رُخا مدبر ؛ زمانہ ساز مدبر ؛ شاطر مدبر۔

Machiavellian : (a) دو رخی ؛ زمانہ سازانہ ؛ شاطرانہ ؛ عیارانہ۔

Machiavellian : (n) Machiavelli کا پیرو یا مقلد ؛ زمانہ ساز ؛ دو رخا ؛ شاطر۔

Machiavellianism : (n) دو رخی حکمت عملی ؛ شاطرانہ حکمت عملی ؛ دو رخی پالیسی۔

Machiavellism : (n) دیکھو Machiavellianism

Machiavellist : (n) دیکھو Machiavellian

Machicolate : (v) فصیل شہر یا شہر پناہ کی دیواروں میں سوراخ کرنا تاکہ اس میں سے بیرونی حملہ آوروں پر پتھر پھینکے جا سکیں ؛ روزن بنانا۔

Machicolation : (n) روزن سازی (فصیل میں) ؛ روزن فصیل ؛ فرغل۔

Machicoulis : (n) دیکھو Machicolation

Machinate : (v) سازش کرنا ؛ ریشہ دوانی کرنا ؛ سانٹھ گانٹھ کرنا ؛ چالیں چلنا۔

Machination : (n) سازش ؛ ریشہ دوانی کرنا؛ سانٹھ گانٹھ ؛ دسیسہ؛ چال ؛ عیاری ؛ فتنہ پردازی۔

Machinator : (n) دسیسہ کار ؛ فتنہ پرداز ؛ عیار ؛ سازشی ؛ چال باز؛ متفنی ؛ فتنہ جو۔

Machine : (n) (۱) مشین ؛ کل ؛ آلہ ؛ (دخانی یا برقی وغیرہ)۔ (۲) بائسیکل ؛ ٹرائسیکل۔ (۳) زندہ مشین ؛ کل کی طرح تیز اور باقاعدہ کام کرنے والا شخص (جسکو ذہانت سے تعلق نہ ہو)۔ (٤) (میکانیات) آلہء نقل قوت ؛ محرک پرزہ یا کل۔ (٥) سیاسی نظام۔ (٦) ادبی ترکیب (ڈرامائی اثر کے لئے مثلاً فافوق الفطرت چیز یا کردار)۔

Calculating machine : حسابی مشین۔

Compound machine : مرکب مشین جس میں کئی پرزوں کے ذریعہ کام ہو۔

Simple machine : سادہ مشین ؛ ایسی مشین جس میں پرزے نہ ہوں جیسے بیرم۔

Machine : (v) (۱) مشین سے بنانا یا چلانا۔ (۲) مشین سے کام لینا ؛ مشین چلانا۔ (۳) (مجازاً) (یک وقتی لفظ) مشین کی طرح کام کرنا۔

Machine-bolt : (n) مشین کا پیچ جس کا سر مربع یا چھ کونیا ہوتا ہے اور دوسرے سرے پر کچھ دور تک چوڑی نہیں بنی رہتی ہے۔

Machine-gun : (n) مشین گن ؛ کل دار توپ۔

Machine-made : (a) مشین کا بنایا ہوا ؛ کل کا بنا ہوا ۔

Machine-man : (n) مشین کار ۔

Machine-minder : (n) (طباعت) چھاپنے والا ؛ مطبع کا مستری ۔

Machine screw : (n) دھات کی چیزوں کو ملانے کا پیچ ۔

Machine-shop : (n) مشین بنانے یا مرمت کرنے کا کارخانہ ۔

Machine-tool (n) مشینی اوزار ۔

Machine-twist : (n) مشین سے سلائی کرنے کے لئے ریشمی دھاگا ۔

Machine-work : (n) مشینی کام ۔

Machiner : (n) (۱) مشین یا گاڑی چلانے والا گھوڑا ۔ (۲) مشین چلانے والا آدمی ۔

Machinery : (n) (۱) کلیں ؛ مشینی ۔ (۲) کل کی بناوٹ ؛ ساخت ؛ کل پرزے ۔ (۳) فنی تدبیریں یا ترکیبیں جن سے مصنف کام لے خصوصاً مافوق الفطرت اشخاص یا واقعات کا ذکر ۔ (٤) (مجازاً) ذرائع ؛ نظام ۔

Machinism : (n) (۱) مشینوں پر منحصر ہونا (جیسے معاشیات یا سیاسیات میں) ۔ (۲) سیاسی طریقوں سے پارٹی کا انتظام کرنا ۔

Machinist : (n) (۱) مشین ساز ؛ کل ساز ۔ (۲) سلائی کی مشین چلانے والا ؛ مشین مین ؛ مشین کار ۔ (۳) سیاسی نظام کا حامی ۔

Machtpolitik : (n) تشدد پسند سیاسی اصول ۔

-machy / -omachy : (suffix) لاحقہ بہ معنی "جنگ" ؛ "لڑائی" ۔

Macintosh : دیکھو Mac

Mack : Mackintosh کا مقامی مخفف ۔

Mackerel : (n) (۱) ماکریل ؛ ایک قسم کی سمندری مچھلی جو گرمیوں میں گروہ در گروہ کنارے پر آکر انڈے دیتی ہے اور کھانے میں لذیذ ہوتی ہے ؛ اسقمری ۔ (۲) ایک موسمی کیڑا ۔

Mackerel-back /-backed : (a) ہلکے سفید بادلوں سے ڈھکا ہوا ۔

Mackerel-bird : (n) ہد ہد کی قسم کی چڑیا اور ایک قسم کی مرغابی (یہ دونوں بھی اسی موسم میں آتی ہیں جب ماکریل ساحل پر آتی ہیں) ۔

Mackerel-breeze /-gale : (n) تند ہوا جس میں ماکریل کا شکار آسانی سے ہو سکتا ہے ۔

Mackerel-clouds : (n) سفید ہلکے بادلوں سے ڈھکا ہوا آسمان ؛ آبِ رواں کی سی چادر سے ڈھکا ہوا آسمان ۔

Mackerel-cock : (n) لمبی ٹانگوں والا ایک دریائی پرند ؛ ابومقص ؛ ماہی بر ۔

Mackerel-fly : (n) مئی مکھی ۔

Mackerel guide : (n) سینگا مچھلی ؛ نیزہ ماہی ۔

Mackerel gull : (n) بحری ابابیل ۔

Mackerel-midge : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Mackerel plough : (n) ایک قسم کا چاقو جس سے ماکریل کے جسم پر شکن ڈالتے ہیں ۔

Mackerel-shark : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Mackerel-sky : (n) دیکھو Mackerel clouds

Mackinaw : (n) Lake Huron اور Michigan کے درمیان ایک جزیرے کا نام ۔

Mackinaw blanket : (n) ایک قسم کا دبیز کمبل ۔

Mackinaw boat : (n) ایک بڑی اور چپٹی پیندے والی کشتی ۔

Mackinaw trout : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Mackintosh/Macintosh : (n) دیکھو Mac

Mackle/Macle : (n) (طباعت) داغ طباعت ؛ دوہرا چھاپا ؛ وہ کاغذ جس پر دوہری چھاپ پڑ گئی ہو ۔

Mackle/Macle : (v) دھبے ڈالنا ؛ داغدار ہوجانا ۔

Macle : (n) (۱) دوہرا بلورہ ؛ جڑواں بلورہ ؛ جفت بلورہ ۔ (۲) (معدنی اشیاء کا) سیاہ داغ ؛ کالا دھبا ۔

Macled/Mackled : (a) (۱) جفت بلورہ ۔ (۲) معین نما ۔

Macrame/Macrami : (n) (بٹے ہوئے دھاگوں کی) جھالر ؛ حاشیہ ۔

Macro/Macr : (prefix) سابقہ بمعنی "طول" ؛ "کلاں" ؛ "اکبر" ؛ "دراز" ۔

Macro-axis : (n) (قلم) محور اکبر ۔

Macrobian : (a) دراز عمر ۔

Macrobiosis : (n) دراز عمری ؛ طویل عمری ۔

Macrobiotic : (a) طویل حیاتہ ؛ دراز حیاتہ ۔

Macrobiotics : (n) طویل حیاتیات ؛ علم دراز عمری ۔

Macrocephalic : (a) کلاں سر ؛ بزرگ سر ؛ بڑ سرا ۔

Macrocephalous : (a) (نباتیات) کلاں سر ۔

Macrocephaly : (n) کلاں سری ۔

Macrocosm : (n) (۱) کائنات ؛ عالم اکبر ؛ عالم کبیر ؛ سنسار ؛ جگت ۔

Macrocosmic : (a) کائنات کا ؛ عالم اکبر سے متعلق ۔

Macrocosmos : (n) دیکھو Macrocosm

Macrocyte : (n) کلاں خلیہ ۔

Macrodactyl/-ic/-ous : (a) دراز انگشت ۔

Macrodiagonal : (n) وتر اکبر ۔

Macrodiagonal : (a) وتر اکبر سے متعلق ۔

Macrodome : (n) (قلم) قبہ" اکبر ۔

Macrodont : (a) دراز دنداں ؛ لمبے دانتوں والا ۔

Macrogamete : (n) کلاں گمتہ ؛ مادہ گمتہ ۔

Macrogametocyte : (n) مادہ گمتہ خلیہ ۔

Macrogamy : (n) کثیر یا کبیر زواجیت ۔

Macroglossia : (n) کبیر اللسان ۔

Macrognathic/Macrognathous : (a) لمبے اور نکلے ہوئے جبڑوں والا ۔

Macrographs : (n) جلی خط ؛ کلاں ترسیم ۔

Macrography : (n) جلی نویسی ؛ کلاں نگاری ۔

Macrology : (n) فضول گوئی ؛ کلام لایعنی ۔

Macromeral/Macromeric : (a) کلاں پارہ سے متعلق ۔

Macromere : (n) کلاں پارہ ۔

Macrometer : (n) دور پیما ؛ سدُس ۔

Macron : (n) مد کلاں ؛ بڑا مد ؛ یہ نشان (-) جو حروف علت پر آواز کا مد ظاہر کرنے کے لئے لگاتے ہیں ۔

Macronucleus : (n) نوات اکبر ۔

Macrophagous : (a) کلاں خور ۔

Macropinacoid : (n) بلور کی ایک شکل جو عمودی اور وتر اکبر کے محور سے متوازی ہوتی ہے ۔

Macropleural : (a) لمبے عشا النجب والا ۔

Macropod : (a) دراز پا ۔

Macropod : (n) دراز پا ؛ عنکبوتی حشرہ ۔

Macropodal/Macropodous : (a) (نباتیات) (یک فلقہ جنین) جس کا بیخچہ برگ تخم سے بڑا ہو ۔

Macropodian : (n) قشریہ کی ایک قسم ۔

Macroprism : (n) کلاں منشور ۔

Macropyramid : (n) کلاں منشور کے جیسا مخروط ۔

Macroscopal : (a) (۱) کائناتی (۲) اجمالی ۔ (۳) کلاں ؛ مرئی بہ چشم(وہ چیز جو خوردبین کی مدد کے بغیر نظر آئے) ۔

Macroscopally : (adv.) اجمالی طور پر ۔

Macroscopic : (a) دیکھو Macroscopal

Macrosporange/Macrosporangium : (n) کلاں بذرہ داں ۔

Macrostylous : (a) (نباتیات) لمبی گردن بقچہ والا ۔

Macrural/Macroural/Macruran/Macrouran : (a) دراز دمہ سے متعلق ۔

Macrurous/Macrourous : (n) (حیاتیات) دراز دمہ ۔

Mactation : (n) ذبح کرنا (خصوصاً قربانی کے جانور کو) ۔

Macula : (n) (۱) داغ ؛ خال ؛ کلف ۔ (۲) آفتاب کا سیاہ داغ ۔ (۳) (معدنیات) معدنی اشیاء کا سیاہ داغ ۔ (٤) (مرضیات) جلد کا دائمی داغ ۔

Macular : (a) داغ کا یا اس سے متعلق ؛ داغ دار ؛ جلد کے داغ کا ۔

Maculate : (a) داغدار ۔

Maculate : (v) داغ لگانا ؛ دھبے ڈالنا ؛ آلودہ کرنا ۔

Maculated : (a) دیکھو Maculate

Maculation : (n) داغ جلد ؛ جلد پر داغ ہونا ۔

Macule : (n) (۱) (مرضیات) داغ جلد ۔ (۲) (طباعت) داغ طباعت ؛ دھبا ؛ سیاہی ۔

Macule : (v) (طباعت) (روشنائی وغیرہ سے) دھبے ڈالنا ۔

Maculose : (a) داغدار ؛ چتلا ۔

Maculous : (a) دیکھو Maculose

Mad : (a) (۱) مجنوں ؛ دیوانہ ؛ پاگل ؛ باؤلا ؛ سڑی ؛ سودائی ۔ (۲) حواس باختہ ؛ بولایا ہوا ؛ مجنونانہ ؛ پاگلوں کا سا ؛ دیوانہ وار ۔ (۳) (کسی چیز کے پیچھے) دیوانہ ؛ آپے سے باہر ۔ (٤) (غصے سے) آگ بگولا ۔ (٥) جھنجھلایا ہوا ؛ جھلایا ہوا ۔ (٦) (جانوروں کے لئے) دیوانہ ؛ باؤلا ۔ (۷) مسرور ؛ مگن ؛ دیوانہ ۔ (۸) (ہوا ، طوفان وغیرہ کے لئے) تیز و تند ؛ شدید ۔

As mad as a buck/ -a hatter/- a March hare : اس ہرن ، خرگوش وغیرہ کی طرح جو مستی میں آیا ہوا ہو ۔

Like mad : دیوانہ وار ؛ پاگل کی طرح ؛ غضبناک طور پر ۔

To go/ run mad : دیوانہ ہو جانا ؛ پاگل ہوجانا ؛ آپے سے باہر ہو جانا ۔

Mad : (v) مجنوں ہونا ؛ سودائی ہونا ؛ سڑی ہونا ۔

Mad-apple : (n) بادنجان ؛ بیگن ۔

**Mad-brain : (n)** سر پھرا ؛ خبطی ۔

**Mad-brained : (a)** بے لگام ؛ سر پھرا ؛ ناعاقبت اندیش ؛ جلد باز ۔

**Mad doctor : (n)** طبیب دیوانگاں ؛ معالج دیوانگاں ۔

**Mad-headed : (a)** دیکھو Mad-brained

**Madagass/Madegass : (n)** (۱) مڈغاسکر کا باشندہ ۔ (۲) جمیکا کا حبشی جس کا رنگ ہلکا کالا ہوتا ہے ۔

**Madam : (n)** (۱) بیگم ؛ خانم ؛ خاتون ؛ بانو ۔ (۲) وہ عورت جسے مادام کہہ کر مخاطب کیا جائے ۔

**Madame : (n)** دیکھو Madam

**Madapollam : (n)** ایک قسم کا سوتی کپڑا ۔

**Madcap : (n)** شوریدہ سر ؛ وحشی ۔

**Madden : (v)** (۱) دیوانہ کرنا ؛ پاگل بنانا ؛ مجنوں کرنا ؛ سودائی کرنا ؛ آپے سے باہر کرنا ۔ (۲) برا فروختہ کرنا ؛ برانگیختہ کرنا ؛ طیش دلانا ۔ (۳) دیوانہ ہونا ؛ مجنوں ہونا ۔

**Maddeningly : (adv.)** دیوانہ کن انداز سے ؛ جنوں خیز اسلوب سے ؛ وحشت انگیز طور پر ۔

**Madder : (n)** (۱) روناس ؛ مجیٹھ ؛ ایک قسم کا پودا (جو بالستان اور ترکی میں پایا جاتا ہے) ۔ (۲) رنگ جو اس پودے سے بنتا ہے ۔ (۳) مجیٹھ کی جڑ جو بطور دوا استعمال ہوتی ہے ۔

**Madder : (v)** مجیٹھ کے رنگ سے رنگنا ۔

**Madder : (n)** اٹرستان میں استعمال ہونے والا مربع چوبی پیالا ۔

**Maddish : (a)** کسی قدر دیوانہ ۔

**Made : (a)** بنایا ہوا ۔

**Made-block : (n)** چرخی کا سہارا جو کئی ٹکڑوں کو جوڑ کر بنا ہوتا ہے ۔

**Made-dish : (n)** وہ کھانا جو کئی چیزوں سے مرکب ہو ۔

**Made-earth/-ground : (n)** بھری ہوئی زمین ؛ پشتہ ۔

**Made gravy : (n)** مصنوعی یخنی ؛ مصنوعی آب جوش ؛ایسی یخنی جو مصنوعی طریقے سے مرکب ہو ۔

**Made mast : (n)** مستول جو لکڑی کے کئی ٹکڑوں کو جوڑ کر بنایا گیا ہو ۔

**Made-over : (a)** نوساختہ ؛ پھر بنایا ہوا ؛ نو وضع شدہ ۔

**Made-to-measure : (a)** پیمائش کے مطابق بنایا ہوا ۔

**Made-to-order : (a)** فرمائشی ؛ فرمائش کے مطابق بنایا ہوا ۔

**Made-up : (a)** (۱) اکٹھا کیا ہوا ؛ (کئی اجزا) ملاکر بنایا ہوا ۔ (۲) مصنوعی طور پر تیار کیا ہوا (دھوکا دینے کے لئے) ۔ (۳) ارادہ کئے ہوئے ؛ ٹھانے ہوئے ۔ (٤) تیار ؛ سلے سلائے ۔

**Made wines : (n)** برطانوی شرابیں ۔

**Madeira : (n)** (۱) مدیرا ؛ بحراوقیانوس کا ایک جزیرہ ۔ (۲) شراب مدیرا ؛ مدیرا کی سفید انگوری شراب ۔

**Madeira cake : (n)** مدیرا کیک ؛ ایک طرح کا اسفنج کیک ۔

**Madeira chair : (n)** ایک قسم کی بید کی کرسی ۔

**Madeira nut : (n)** اخروٹ ۔

**Madeira wine : (n)** شراب مدیرا ؛ مدیرا کی سفید انگوری شراب ۔

**Mademoiselle : (n)** (۱) فرانسیسی دوشیزہ یا معلمہ کا خطاب ؛ مس صاحبہ ۔ (۲) بادشاہ کی سب سے بڑی لڑکی کا خطاب ۔ (۳) ایک سمندری مچھلی ۔

Madge : (n) (۱) گھگھو ؛ سفید الّو - (۲) ایک یورپی پرندہ -

Madhouse : (n) پاگل خانہ -

Madia : (n) میڈیا ؛ سورج مکھی کی قسم کا ایک پھول -

Madia oil : (n) میڈیا کا تیل -

Madling : (n) دیوانہ ؛ سٹھیایا ہوا ؛ بیوقوف -

Madly : (adv.) مجنونانہ ؛ احمقانہ ؛ دیوانہ وار -

Madman : (n) دیوانہ -

Madness : (n) خبط ؛ سودا ؛ جنون ؛ دیوانگی ؛ پاگل پن ؛ باؤلا پن ؛ انتہائی حماقت ؛ دیوانہ پن ؛ سودائی پن ؛ بلاّ پن ؛ جوش ؛ وجد -

Madonna : (n) (۱) مریم عذرا - (۲) حضرت مریم کی تصویر یا مجسمہ -

Madonna-braided : (a) چہرے کی دونوں جانب گندھی ہوئی بال کی چوٹیاں -

Madonna lily : (n) سفید سوسن -

Madrepore : (n) (۱) مرجان سفتہ ؛ ایک قسم کا بندھا ہوا مونگا - (۲) وہ کیڑا جس سے یہ مونگا پیدا ہوتا ہے -

Madreporic : (a) مرجانی -

Madreporiform : (a) مرجان نما ؛ مرجان صورت -

Madreporite : (n) (۱) (حیوانیات) لوح مرجانی - (۲) (معدنیات) ایک قسم کی کلسی چٹان -

Madrier : (n) (قلعہ بندی) مختلف کاموں میں استعمال کیا جانے والا موٹا تختہ -

Madrigal : (n) (۱) مختصر عاشقانہ نظم ؛ دیہاتی عاشقانہ راگ ؛ گوال گیت ؛ عشقیہ ؛ شبابی نظم - (۲) (موسیقی) ایک قسم کا قدیم کمکی ہم آہنگی - (۳) مختصر اور سادہ گیت -

Madrigalian : (a) مختصر عاشقانہ نظم کے انداز کی ؛ عشقیہ ؛ شبابی (شاعری) -

Madrigalist : (n) شبابی نظم لکھنے والا ؛ عاشقانہ نظم لکھنے والا -

Madrono/Madrona/Madrone : (n) مغربی شمالی امریکا کا ایک سدا بہار درخت -

Madwoman : (n) دیوانی -

Madwort : (n) Alyssum کی جنس کا ایک پودا -

Mae : (n & a) ایک چھوٹا ذرہ ؛ خاک کا ذرہ -

Maecenas : (n) ادب یا آرٹ کا سرپرست ؛ اہل ہنر کا قدردان (Horace اور Virgil کے مربی کا نام) -

Maelstorm : (n) (۱) ناروے کے مغربی ساحل کا گرداب - (۲) گرداب عظیم ؛ بڑا بھاری بھنور ؛ ورطہ کلاں - (۲) گرداب بلا ؛ ورطہ ہلاکت -

Maenad : (n) (۱) باخوس (دیوتا) کی پجارن - (۲) بدحواس عورت - (۳) رقاصہ -

Maenadic : (a) باخوس کی پجارن جیسی ؛ مشتعل ؛ غضب آلود -

Maestoso : (adv.) (موسیقی کی ایک ہدایت) استادی کی شان سے - شاندار انداز سے ؛ وقار سے ؛ وقارانہ طور پر -

Maestro : (n) استاد فن موسیقی ؛ ماہر موسیقی ؛ باکمال نغمہ نگار ؛ معلم موسیقی یا میر مطرب -

Mafia/Maffia : (n) (۱) اہل سسلی (صقلیہ) میں قانون شکنی - (۲) صقلیہ کے قانون شکنوں کی جماعت -

Mafoo/Mafu : (n) سائیس ؛ اسطبل (اصطبل) کا ملازم -

Mag / Meg : (n) (عام) نصف پینی ؛ نیم پینی -

Mag/Maga : (n) Magazine کا مخفف ۔

Mag : (n) Magneto کا مخفف ۔

Mag/Meg : (v) بك بك كرنا ؛ بكواس كرنا ؛ ہرزہ گوئی کرنا ؛ ہرزہ سرائی کرنا ۔

Mag : (n) گپ شپ ؛ ہرزہ گوئی ؛ یاوہ گوئی ؛ ہرزہ سرائی ۔

Magazine : (n) (۱) میگزین ؛ سامان جنگ اور رسد وغیرہ کا گودام ۔ (۲) گولہ بارود ؛ بارود خانہ ؛ مخزن ۔ (۳) رسالہ ؛ جریدہ ؛ صحیفہ ؛ مجلہ ۔ (٤) رائفل ؛ مشین گن وغیرہ کا خانہ ؛ کارتوس وغیرہ رکھنے کا ڈبہ ۔ (٥) مشین ، اسٹوو ، بیٹری وغیرہ کا خانہ ۔

Magazine-gun : (n) کوٹھے دار بندوق ۔

Magazine stove : (n) اسٹوو جس میں تیل یا کوئلے کا خانہ ہوتا ہے اور خود بخود اسٹوو میں پہنچتا رہتا ہے ۔

Magaziner : (n) مجلہ میں لکھنے والا ۔

Magazinish : (n) مجلے میں لکھنے والوں کی طرح کا ۔

Magazinist : (n) دیکھو Magaziner

Magdalen/Magdalene : (n) (۱) حضرت عیسیٰ کا ایک حواری ؛ تائب کسبی ۔ (۲) Mary Magdalen کی تصویر ۔ (۳) دارالاصلاح (کسبیوں کا) تادیب خانہ ۔ (٤) شفتالو کی ایک قسم ۔

Magdalen-day : (n) Mary Magdalen کا تیوہار جو ۲۲/ جولائی کو منایا جاتا ہے ۔

Magdalen-asylum/-charity/-home/-hospital/-hous : (n) کسبیوں کا دارالاصلاح ۔

Magdalenian : (a) آخری زمانہ حجریہ کا ۔

Mage : (n) (۱) ساحر ؛ جادو گر ۔ (۲) فاضل ؛ عالم ۔

Magellan : (a) ایک پرتگالی جہازراں ۔

Magellan/Magellanic : (a) Magellan سے متعلق یا اس کے نام پر ۔

Magellanic clouds : (n) سحاب کبیر و صغیر ؛ سحاب ماجلان ۔

Magenta : (n) مجیٹھیہ ؛ قرمزی رنگ ۔

Magged : (a) (بحری) فرسودہ ۔

Maggot : (n) (۱) بعض کیڑوں کا پہل روپ ؛ مگیسیہ ؛ سنڈی ۔ (۲) وہم ؛ خبط ؛ وسواس ۔ (۲) وہمی ؛ خبطی ۔

Maggoty : (a) (۱) جس میں گھن لگا ہو ؛ لاروائی ؛ کرم خوردہ ۔ (۲) وہمی ۔

Magi : (n) (۱) مجوس ؛ مغ ؛ ایران کا قدیم پجاری ؛ موبد ۔ (۲) ساحر ؛ جادوگر ۔

The (three) Magi : تین دانایان مشرق جو مسیح کے پاس ان کی شیر خوبرگی کے زمانے میں نذریں لے کر پہنچے تھے ۔

Magian : (n) (۱) موبد ؛ قدیم ایرانی پجاری ؛ مجوسی ۔ (۲) ساحر ؛ جادوگر ۔

Magian : (a) (۱) مجوسیوں سے متعلق ۔ (۲) جادوگروں کا یا ان سے متعلق ۔

Magianism : (n) موبدوں کا مذہب ۔

Magic : (n) جادو ؛ سحر ؛ فسوں گری ۔

Black magic : سفلی جادو ؛ شیطانی جادو ؛ کالا جادو ۔

Natural magic : وہ جادو جس کا روحوں سے تعلق نہ ہو ؛ قدرتی جادو ۔

White magic : علوی جادو ۔

Magic : (a) جادو کا ؛ طلسمی ۔

Magic : (v) سحر کرنا ؛ جادو کرنا ۔

Magic circle : (n) (۱) طلسمی حصار ۔ (۲) (ریاضیات) دائروی ترتیب میں لکھے گئے اعداد ۔

Magic glass : (a) طلسمی شیشه ؛ آئینه غیب نما ۔

Magic lantern : (n) سیربین ؛ فانوس جادو ؛ طلسمی لال ٹین ۔

Magic mirror : (n) دیکھو Magic glass

Magic square : (n) طلسمی مربع ؛ سحری نقش مربع ؛ مربع (جس میں ہر طرف سے اعداد کی میزان ایك ہی ہو) ۔

Magical : (a) ساحرانه ؛ طلسمی ؛ جادو کا ۔

Magically : (adv.) جادو سے ۔

Magician : (n) ساحر ؛ جادوگر ؛ افسوں گر ۔

Magilp : (n) تصویر کے روغنی رنگوں کا محلل ؛ السی اور تارپین کے تیل کا مرکب ۔

Magism : (n) مذہب مجسوسی ؛ فلسفه مجوسی ۔

Magister : (n) ایك لاطینی خطاب ۔

Magisterial : (a) (۱) مجسٹریٹ کا ؛ مجسٹریٹ کا ماتحت ۔ (۲) حاکمانه ؛ افسرانه ؛ باختیار ۔ (۳) تحکمانه ؛ نادری ؛ مختار کل کا سا ۔ (٤) مستند ۔

Magisterially : (adv.) مجسٹریٹ کی حیثیت سے ؛ حاکمانه انداز سے ؛ تحکمانه طریقے سے ؛ مستند طور پر ۔

Magisterium : (n) (رومن کیتھولك چرچ) کلیسا کا تعلیمی فرض ۔

Magistracy : (n) (۱) مجسٹریٹی ؛ عہدہ مجسٹریٹی ۔ (۲) مجسٹریٹوں کی جماعت ۔

Magistral : (a) (۱) آقا کا ؛ مالك کا ۔ (۲) (عطاری) طبیب کو خاص بیاض کا ۔ (۳) (قلع بندی) نمایاں ؛ خاص ۔ (٤) ماہر فن سے متعلق ؛ معلمین سے متعلق ۔

Magistral : (n) (۱) (قلع بندی) بالائی قطار ۔ (۲) (فلزیات) گرم کیا ہوا مسی چقماق جو چاندی کے استحاله میں کام آتا ہے ۔

Magistral line : (n) دیکھو Magistral

Magistrand : (n) (اسکاچستانی جامعوں سے) چوتھے یا سب سے اونچے کلاس کا طالب علم ۔

Magistrate : (n) (۱) مجسٹریٹ ؛ حاکم فوجداری ۔ (۲) اعزازی مجسٹریٹ ۔

Magistrateship : (n) مجسٹریٹی ۔

Magistratical : (a) مجسٹریٹ سے متعلق ۔

Magistratically : (adv.) مجسٹریٹ کی طرح یا اس کی حیثیت سے ۔

Magistrature : (n) (۱) مجسٹریٹی ۔ (۲) مجسٹریٹوں کی جماعت ۔

Magma : (n) (۱) معدنی ، حیوانی یا نباتی مادے کا قطیر ۔ (۲) زمین کے نیچے کی رقیق ته ؛ طبقهٔ مائع ۔ (۳) (ارضیات) مواد برکانی ؛ مگما ۔

Magmatic : (a) مواد برکانی یا طبقهٔ مائع سے متعلق ۔

Magna charta/Magna carta : (n) منشور اعظم؛ منشور آزادی (یه ایك منشور ہے جو ۱۲۱۵ء میں انگریزوں نے بادشاہ John سے حاصل کیا تھا ۔ اسکی رو سے انگریزی قوم کو شخصی اور سیاسی آزادی حاصل ہوئی) ۔

Magnanimity : (n) اولوالعزمی ؛ عالی ظرفی ؛ کریم النفسی ؛ بلند نظری ؛ بلند حوصلگی ۔

Magnanimous : (a) اولوالعزم ؛ کریم النفس ؛ عالی ہمت ؛ عالی ظرف ؛ بلند نظر ؛ بلند فطرت ؛ بلند حوصله ؛ بلند ہمت ۔

Magnanimously : (adv.) اولوالعزمانه ؛ عالی ظرفی سے ؛ بلند ہمتی سے ۔

**Magnate : (n)** (۱) بڑا آدمی ۔ (۲) رئیس ؛ امیر ؛ صاحب ثروت ؛ معزز ؛ سربر آوردہ ؛ مقتدر یا ممتاز شخص ۔ (۳) ہنگری کے ایوان بالا کا رکن ۔

**Magne- : (prefix)** سابقہ بہ معنی "مقناطیسی" "مقنا" ۔

**Magne-crystal : (n)** بلور جس پر مقناطیس کا اثر ہوا ہو ۔

**Magnesia : (n)** (۱) میگنیشیا ؛ میگنیشیم آکسائڈ ؛ طبا شیر فرنگی ۔ (۲) میگنیشیم کا ایک مرکب جو دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

**Magnesian : (a)** میگنیشیا کا ۔

**Magnesian limestone : (n)** دیکھو Dolomite

**Magnesic : (a)** میگنیشیا دار ؛ میگنیشیم سے متعلق ۔

**Magnesite : (n)** میگنیشیم کا کاربونیٹ ۔

**Magnesium : (n)** میگنیشیم ؛ مقنیشیہ ؛ ایک معدنی عنصر ۔

**Magnesium light : (n)** خیرہ کن روشنی جو میگنیشیم کے تار کے جلانے سے پیدا ہوتی ہے ۔

**Magnesium ribbon/-thread/-wire : (n)** میگنیشیم کا تار ۔

**Magnet : (n)** (۱) مقناطیس ؛ سنگ مقناطیس ؛ آہن ربا ۔ (۲) قطب نما ۔ (۳) (مجازاً) شے جاذب ؛ مرکز کشش ؛ دلکش چیز ۔

Artificial magnet : مصنوعی مقناطیس ۔

Bar magnet : سلاخی مقناطیس ۔

Horse-shoe magnet : نعل نما مقناطیس ۔

Natural magnet : قدرتی مقناطیس ۔

**Magnet core : (n)** قلب برقناطیس ؛ ملائم مقنا یا ہوا لوہے کا ٹکڑا جو برقی مقناطیس کے درمیان رکھا جاتا ہے ۔

**Magnet helix : (n)** تار کا لچھا جو برقی مقناطیس کے گرد لپٹا رہتا ہے ۔

**Magnetic : (a)** (۱) مقناطیسی ۔ (۲) جاذب ؛ دلکش ۔ (۳) مسمریزم کا ؛ عمل کشش ۔ (٤) مقناطیس سے اثر پذیر ہونے والا ؛ قطبی مقناطیسی ؛ پر مقناطیسی ۔

**Magnetic : (n)** (۱) کوئی دھات جس پر مقناطیس کا عمل ہو ۔ (۲) پر مقناطیسی اشیاء ۔

**Magnetic amplifier : (n)** مقناطیسی افزائندہ ۔

**Magnetic axis : (n)** مقناطیسی محور ۔

**Magnetic bearing : (n)** مقناطیسی رخ ۔

**Magnetic circuit : (n)** مقناطیسی دَور ۔

**Magnetic compass : (n)** مقناطیسی قطب نما ۔

**Magnetic declination : (n)** مقناطیسی میل ۔

**Magnetic dip : (n)** مقناطیسی میلان ۔

**Magnetic elements : (n)** مقناطیسی عناصر ۔

**Magnetic equator : (n)** مقناطیسی استوا ؛ معدل مقناطیسی ۔

**Magnetic field : (n)** مقناطیسی میدان ۔

**Magnetic force : (n)** مقناطیسی قوت ۔

**Magnetic hysteresis : (n)** مقناطیسی پس ماندگی ۔

**Magnetic induction : (n)** مقناطیسی اِمالہ ۔

**Magnetic meridian : (n)** مقناطیسی معدل النہار ۔

**Magnetic mine : (n)** (فوج) مقناطیسی سرنگ ۔

**Magnetic moment : (n)** مقناطیسی معیار اثر ۔

Magnetic needle : (n) مقناطیسی سوئی ۔

Magnetic north : (n) مقناطیسی شمالی ؛ شمال کی وہ سمت جسے قطب نما کی سوئی بتاتی ھے ۔

Magnetic pole : (n) مقناطیسی قطب ۔

Magnetic shell : (n) مقناطیسی خول ۔

Magnetically : (adv.) مقناطیسانہ ۔

Magnetics : (n) علم مقناطیس ؛ مقناطیسیات ؛ اصول مقناطیس ۔

Magnetism : (n) (۱) مقناطیسیت ۔ (۲) مقناطیسی کشش ؛ قوت مقناطیسی ۔ (۳) کشش ؛ دلکشی ۔ (٤) تنویم ۔ (٥) مسمریزم ۔

Animal magnetism : مقناطیس حیوانی ؛ مسمریزم ؛ عمل کشش ؛ قوت کشش ۔

Terristerial magnetism : مقناطیس ارضی ؛ کرہ ارض کی مقناطیسی کشش ۔

Magnetist : (n) (۱) عالم مقناطیسیت ؛ مقناطیسیت داں ۔ (۲) مسمریزم داں ؛ عالم مسمریزم ۔

Magnetite : (n) مقینطہ ؛ مقناطیسی لوہا ؛ آہن مقناطیس ؛ سنگ مقناطیس ۔

Magnetizability : (n) مقناطیس بننے کی صلاحیت ۔

Magnetizable : (a) مقناطیس بننے کے لائق ۔

Magnetization : (n) مقناد ؛ مقناطیسی خاصیت پیدا کرنا ؛ عمل کشش ؛ عمل مقناطیسی ؛ عمل مسمریزم ۔

Magnetize : (v) (۱) مقنانا ۔ (۲) (کسی چیز میں) مقناطیسی خاصیت پیدا کرنا ۔ (۳) مقناطیسی اثر ڈالنا ۔ (٤) (مجازاً) کشش کا عمل کرنا ۔ (٥) مسمریزم کے اثر سے بیہوش کرنا ۔

Magnetizer : (n) مسمریزم کے عمل سے بیہوش کرنے والا ۔

Magneto : (n) مقناطیسی برقی مشین ؛ میگنیٹو ۔

Magneto- : (prefix) دیکھو Magne

Magneto-electric : (a) مقنا برقی ۔

Magneto-electric machine : (n) مقنا برقی مشین ۔

Magneto-electrical : (a) مقنا برقی ۔

Magneto-electricity : (n) مقناطیسی برق ؛ مقنا برقیات ۔

Magneto-motor : (n) مقناطیسی موٹر ۔

Magneto-therapy : (n) مقناطیسی برق کے ذریعہ علاج ۔

Magnetogram : (n) مقناطیسی نگارش ۔

Magnetograph : (n) (آلہ) مقناطیس نگار ؛ مقنا نگار ۔

Magnetometer : (n) مقناطیس پیما ؛ مقناطیسیت پیما ۔

Magnetometric/-al : (a) مقنا طیسیت پیما سے متعلق یا اس کے ذریعہ پیمائش کیا ہوا ۔

Magnetometry : (n) مقناطیس پیما کے ذریعہ پیمائش ۔

Magnifiable : (a) قابل تکبیر ۔

Magnific : (a) (۱) بزرگ ؛ کبیر ؛ عظیم ؛ اعلیٰ ؛ ارفع ۔ (۲) عظیم الشان ؛ رفیع الشان ؛ عالی شان ۔ (۳) رفیع ؛ شکوہ پسند (طرز تحریر) ۔

Magnifical : (a) دیکھو Magnific

Magnifically : (adv.) عظیم الشان طور پر ؛ بزرگ طور پر ۔

Magnificat : (n) (۱) مریم عذرا کی مناجات (لوقا کی انجیل میں) ۔ (۲) نغمہ شکر ؛ مناجات شکر ۔

**Magnification : (n)** تکبیر ؛ مبالغہ ؛ کلاں نمائی ۔

**Magnificence : (n)** (۱) شان و شوکت ؛ تزک و احتشام ؛ عظمت و جلالت ؛ جاہ و جلال ؛ رونق و شان ؛ کروفر ۔ (۲) ایک اوسطاطائی اور تعلیمی خوبی کا نام ۔

**Magnificency : (n)** دیکھو Magnificence

**Magnificent : (a)** (۱) عظیم الشان ؛ رفیع الشان ؛ عالی شان ؛ شاندار ۔ (۲) پر تکلف ؛ آراستہ پیراستہ ۔ (۳) شاہانہ ؛ گرانقدر ؛ بیش بہا ۔ (٤) (روز مرہ) بہت عمدہ ؛ بہت خوب ۔

**Magnificently : (adv.)** نہایت تکلف سے ؛ شان و شوکت سے ۔

**Magnifico : (n)** (اطالیہ کے شہر وینس کا) رئیس ۔

**Magnifier : (n)** (۱) مکبر ؛ کلاں نما ؛ افزائندہ ۔ (۲) مبالغہ کرنے والا ۔

**Magnify : (v)** (۱) کسی چیز کی ظاہری جسامت کو آلات کے ذریعے سے بڑھانا ؛ تکبیر کرنا ۔ (۲) مبالغہ کرنا ؛ بڑھا چڑھا کر بیان کرنا ۔ (۳) بڑھانا ۔ (٤) حد سے زیادہ تعریف کرنا ؛ آسمان پر چڑھانا ۔ (٥) اہمیت رکھنا ؛ وقعت رکھنا ؛ دلالت کرنا ۔

**Magnifying glass : (n)** کلاں نما شیشہ ۔

**Magniloquence : (n)** (۱) شوکتِ الفاظ ؛ شان دار عبارت لکھنے کا شوق ۔ (۲) شیخی ؛ دون کی لینا ۔

**Magniloquent : (a)** (۱) شوکت الفاظ کا شائق ؛ شاندار الفاظ استعمال کرنے والا ۔ (۲) شیخی باز ۔ (۳) پر شوکت ؛ شاندار (عبارت) ۔

**Magniloquently : (adv.)** لفاظی سے ؛ بڑے شاندار الفاظ میں ؛ شیخی سے ۔

**Magnitude : (n)** (۱) قدر؛ مقدار ؛ جسامت ؛ ضخامت ؛ حجم ؛ وسعت ۔ (۲) اہمیت ۔ (۳) (ہیئت) قدر؛ اشراق ؛ ستاروں کی ظاہری روشنی کا درجہ ۔

**Of the first magnitude :** بے حد اہم ؛ اہم ترین ۔

**Magnolia : (n)** مکنولیا ؛ جنس چمپا ؛ ایک قسم کا درخت جس کے پھول اور پتے خوش رنگ ہوتے ہیں ۔

**Magnoliaceous : (a)** چمپا کی جنس کا ۔

**Magnum : (n)** (شراب کا) بڑا شیشہ ؛ بڑی بوتل (جس میں دو Quart شراب آتی ہے) ۔

**Magnum bonum : (n)** (۱) بڑا زرد آلو جو پکانے کے کام آتا ہے ۔ (۲) شاہ آلو؛ ایک قسم کا آلو ۔ (۳) ایک قسم کا لمبا قلم ۔

**Magnum opus : (n)** شاہ کار (ادبی وغیرہ) ۔

**Magot : (n)** بوزنہ؛ بر بر ؛ میگوٹ ۔

**Magpie : (n)** (۱) ایک یورپی پرندہ جس کی دُم لمبی ، نوکدار اور پر سیاہ ہوتے ہیں ایک قسم کی مینا ؛ عقعق ۔ (۲) فضول گو ؛ یا وہ گو ؛ بکی ؛ بکو ۔ (۳) ایک قسم کا کبوتر ۔ (٤) چاند ماری کا کوئی بیرونی حلقہ ۔ (٥) رائفل کا نشانہ جو چاند ماری کے بیرونی حلقے پر لگے ۔ (٦) (عام) نصف پینی ؛ نیم پینی ۔ (۷) (مزاحاً) اینگلیکی اُسقُف کا رسمی لباس ۔

**Magpie : (a)** (۱) چت کبرا؛ بوقلموں ؛ رنگ برنگ ۔ (۲) بلا امتیاز جمع کرنے کا عادی ۔ (۳) معجون مرکب ؛ خلط ملط ۔

**Magpie : (v)** ذخیرہ جمع کرنا ؛ چرانا اور ذخیرہ کرنا ۔

**Magpie diver : (n)** ایک قسم کی سنہری آنکھوں والی بط ۔

**Magpie lark : (n)** آسٹریلیا کا ایک چھوٹا پرند ۔

**Magpie-moth : (n)** ایک قسم کا سفید پروانہ جس پر سیاہ اور زرد رنگ کی چتیاں ہوتی ہیں ۔

**Magsman : (n)** (عام) ٹھگ ؛ جعل ساز ؛ فریبی ۔

Maguari : (n) جنوبی امریکا کا دو شاخہ دُم والا لق لق ۔

Maguey : (n) امریکی صبر ؛ ایک ایشیائی ریشہ دار پودا جس سے ڈوری یا رسی بنائی جاتی ہے ۔

Magus : (n) دیکھو Magi

Magyar : (n) (۱) مگیار (ہنگری کے اکثر باشندے جو تاتاری نسل سے ہیں) مجار ۔ (۲) مگیاری زبان ؛ اہل ہنگری کی زبان ۔

Magyar : (a) (۱) مگیاری ۔ (۲) مگیاری زبان سے متعلق ۔ (۳) عورتوں کے ایک لباس سے متعلق جس میں شلوکہ اور آستین ایک ہی ٹکڑے سے بنایا جاتا ہے (جوڑ نہیں رہتا ہے) ۔

Magyarize : (v) مگیاری بنانا ؛ مگیاری میں ترجمہ کرنا (ناموںکا) ۔

Mah Jong : (n) چین کا ایک کھیل جس میں چار آدمی ایک سو چوالیس (۱۴۴) مہروں سے کھیلتے ہیں ۔

Mahaleb : (n) ایک قسم کا شاہ دانہ ۔

Maharajah : (n) مہاراجہ ۔

Maharanee : (n) مہارانی ۔

Mahatma : (n) مہاتما ۔

Mahdi : (n) مہدی موعود ؛ امام مہدی ؛ مہدی سوڈان کی ہر شورش کے قائد کے لئے استمال ہونے لگا ہے ۔

Mahd (i) ism : (n) ۱۸۸۰ء کی سوڈانی بغاوت ۔

Mahlstick : (n) وہ چھڑی جسے مصور (نقاش) بائیں ہاتھ میں رکھتا ہے تاکہ سیدھے سے جس میں قلم ہوتا ہے توازن قائم رہے ؛ دستگیرہ ؛ زیردستی ۔

Mahoe : (n) بعض درختوں کے نام ۔

Mahogany : (n) (۱) ماغون ؛ ماھون ؛ مہاگنی ؛ ایک قسم کی سخت لکڑی جو امریکا کے گرم حصوں میں پائی جاتی ہے ۔ (۲) مہاگنی رنگ (سرخی مائل بادامی رنگ) ۔ (۳) مہاگنی کا درخت ۔ (۴) کھانے کی میز ۔

Mahogany : (a) (۱) مہاگنی کا بنا ہوا ۔ (۲) مہاگنی کے رنگ کا ؛ سرخی مائل بادامی ۔

Mahound : (n) محمد صلعم ۔

Mahout : (n) مہاوت ؛ فیل بان ۔

Mahratta : (n) مرہٹا ۔

Mahratti : (n) مرہٹی زبان ۔

Mahseer : (n) ایک بڑی دریائی مچھلی (ہندوستان کی) ۔

Maid : (n) (۱) لڑکی ؛ بن بیاہی جوان عورت ۔ (۲) کنواری لڑکی ؛ دوشیزہ ؛ باکرہ ؛ ناکتخدا ؛ بن بیاہی لڑکی ۔ (۳) لونڈی ؛ باندی ؛ خادمہ ؛ ملازمہ ؛ کنیز ؛ مہری ؛ خواص ۔ (۴) لکڑی کی الگنی جس پر کپڑے ڈال دیئے جاتے ہیں ۔ (۵) بعض مچھلیوں کا نام ۔

Maid hood : (n) دوشیزگی ؛ بکارت ؛ کنوار پن ؛ کنواریت ؛ اچھوتا پن ۔

Maid-of-all-work : (n) (۱) خادمہ جو ہر قسم کا گھریلو کام کرے ۔ (۲) شخص یا چیز جسے مختلف طور سے استعمال کیا جا سکے ۔

Maid-of-honour : (n) (۱) بن بیاہی معزز خاتون جو ملکہ یا شہزادی کی مصاحبت میں رہتی ہے ۔ (۲) دلہن کی خاص بن بیاہی سہیلی ۔ (۳) پنیر کا کیک ۔

Maiden : (n) (۱) لڑکی ؛ عذرا ؛ دوشیزہ ؛ ناکتخدا ؛ کنواری لڑکی ۔ (۲) بن بیاہی عورت ۔ (۳) گردن مارنے کا آلہ ۔

Maiden : (a) (۱) (کرکٹ) خالی اوور جس میں کوئی رن نہ ہو ۔ (۲) جو بنوزنر کے قریب نہ گئی ہو ؛ کنوری ۔ (۳) (گھوڑا) جس نے کبھی گھڑ دوڑ میں انعام نہ پایا ہو ؛ ایسے گھوڑوں کی دوڑ ۔ (۴) بیج سے اگا ہوا (تخمی پودا) ۔ (۵) (سپاہی ، تلوار وغیرہ)

نا آزمودہ ؛ نیا ؛ نئی ۔ (٦) کپڑا ڈالنے کی (لکڑی کی الگنی) ۔ (٧) (جوار) جس میں جہاز نہ آسکے نہ جا سکے ۔ (٨) (قلعہ ، شہر وغیرہ) جو تسخیر نہ ہوا ہو ۔ (٩) اپنی نوع کی پہلی (چیز) ؛ جو پہلی بار استعمال کی ہوئی ہو ۔ (١٠) (تحقیقات جیوری) جس میں کسی کو سزائے موت نہ ملی ہو ؛ خالی (اجلاس عدالت) ۔ (١١) دوشیزہ ؛ کنواری ؛ باکرہ ۔ (١٢) دوشیزہ کے لائق یا اس سے متعلق ۔

Maiden name : (n) (عورت کا) کنوار پنے کا نام ؛ شادی سے پہلے کا نام ۔

Maiden plum : (n) جزائرغرب الہند کا ایک درخت ۔

Maiden ship : (n) دوشیزگی (بطور خطاب) ۔

Maiden speech : (n) دارالعوام میں کسی ممبر کی سب سے پہلی تقریر ۔

Maidenhair : (n) ایک قسم کا فرن جو بالچھڑ سے مشابہ ہوتا ہے ؛ سنبل سیاہ ۔

Maidenhair grass : (n) گھاس کی ایک قسم ۔

Maidenhair tree : (n) چین کا ایک درخت جو خوبصورت پتوں کے لئے بہ طور آرائش لگایا جاتا ہے ۔

Maidenhead : (n) دوشیزگی ؛ کنوارپنا ؛ کنواریت ؛ بکارت ۔

Maidenhood : (n) دیکھو Maid hood

Maidenlike : (a) کنواریوں کا سا ؛ دوشیزہ وش ۔

Maidenlike : (adv.) کنواریوں کی طرح ۔

Maidenliness : (n) کنواریوں کے شایان شان ہونا ۔

Maidenly : (a) (١) کنواریوں کے شایان شان ۔ (٢) کنواریوں سے متعلق ؛ کنوارپن سے متعلق ۔

Maidenly : (adv.) کنواریوں کی طرح ۔

Maiden's blush : (n) (١) گلابی رنگ ۔ (٢) گلاب جس کا رنگ گلابی ہوتا ہے ۔

Maidish : (a) کنواری لڑکیوں کی سی (بیجا شرم وغیرہ) ۔

Maidservant : (n) خادمہ ؛ ملازمہ ۔

Maieutic : (a) فکر انگیز ؛ سقراطی ۔

Maieutics : (n) سقراطی فن یا طریقہ ؛ فکر انگیزی ۔

Maigre/Meagre : (n) لوت (ماہی) ؛ ایک قسم کی مچھلی ۔

Maigre : (a) (١) جس میں گوشت یا اس کا عرق نہ ہو ۔ (٢) (وہ دن) جس میں کلیسائی قاعدے کے مطابق گوشت نہیں کھایا جائے ۔

Mail : (n) (١) زرہ بکتر ؛ جوشن ؛ چار آئینہ ۔ (٢) بعض جانوروں کے قشر یا پوست ۔ (٣) (شکرا بازی) باز کے سینے پر کا پَر ۔ (٤) (رسہ سازی) ایک قسم کے لوہے کی زنجیر جس سے رسّے کے نکلتے ہوئے ریشوں کو دور کیا جاتا ہے ۔ (٥) کرگھے کا فلزی یا شیشے کا حلقہ جس سے تانے کا دھاگا گزرتا ہے ۔

Mail : (n) محصول ؛ ٹیکس ؛ کرایہ ؛ باج ؛ خراج ۔

Mail : (n) (١) ڈاک ۔ (٢) تھیلا ؛ سفری تھیلا ۔ (٣) ڈاک کا تھیلا ۔ (٤) ڈاک گاڑی ؛ ڈاکیہ ؛ ڈاک پہچانے والا ؛ ڈاک کا انتظام ۔

_The mail : ڈاک ۔

Mail : (v) چار آئینہ پہننا ؛ زرہ پہننا ؛ زرہ بکتر سے آراستہ کرنا ۔

Mail : (v) (شکرا بازی) باز کو رومال میں لپیٹ لینا ۔

Mail : (v) ڈاک میں خط ڈالنا ۔

Mail-bag : (n) ڈاک کا تھیلا ۔

Mail-box : (n) (۱) ڈاک کا بکس (جس میں جانے والی ڈاک کو رکھ دیا جاتا ہے) ۔

Mail-cart : (n) (۱) ڈاک کا ٹانگہ ۔ (۲) بچوں کی گاڑی ۔

Mail-catcher : (n) گاڑی میں لگی ایک ترکیب جس کے ذریعہ ڈاک کے تھیلے کو مضبوطی سے جکڑ دیا جاتا ہے ۔

Mail contractor : (n) ڈاک کا ٹھیکہ دار ۔

Mail-coach : (n) (۱) ڈاک کا ٹانگہ ۔ (۲) ڈاک گاڑی (ریل) ۔

Mail-guard : (n) ڈاک گاڑی کا محافظ ۔

Mail order : (n) مال طلبی یا ارسال بذریعہ ڈاک ؛ ڈاک آرڈر ۔

Mail-phaeton : (n) دو نشستی فٹن گاڑی جسے دو گھوڑے کھینچتے ہیں ۔

Mail-stage : (n) دیکھو Mail-coach

Mail-train : (n) ڈاک گاڑی ۔

Mailability : (n) ڈاک سے بھیجے جانے کے لائق ہونا ۔

Mailable : (a) ڈاک سے بھیجے جانے کے لائق ۔

Mailed : (a) (۱) زرہ بکتر پہنے ہوئے ۔ (۲) بکتر بند (جہاز) ۔ (۳) زرہ کی مانند خول یا پوست والا (جانور) ۔ (٤) (باز) جس کے سینے پر بال اُگ چکے ہوں ۔

The mailed fist : جبر و تشدد ؛ پنجۂ فولاد ۔

Mailing : (n) (۱) لگان پر دیا ہوا کھیت ۔ (۲) کھیت کا لگان ۔

Maillot : (n) (۱) چست کپڑے (جسے نٹ ، رقاصہ وغیرہ پہنتی ہیں) ۔ (۲) ایک قسم کا لباس غسل ۔

Mails and duties : (n) جاگیر کا لگان ۔

Maim : (v) (۱) لنگڑا کرنا ؛ لولا کرنا ؛ ہاتھ پاؤں کاٹ ڈالنا ۔ (۲) (مجازاً) نکما کر دینا ؛ بیکار کر دینا ۔

Maimed : (a) اپاہج ؛ لولا ۔

Maimedly : (adv.) اپاہج بنا کر ؛ لولا کر کے ۔

Maimedness : (n) اپاہج پن ؛ لولا پن ۔

Maimon : (n) ڈراؤنی شکل کا بڑا خونخوار لنگور ؛ رُبّاح ۔

Main : (n) (۱) زور وقوت ؛ قوتِ بازو ۔ (۲) کھلا سمندر ؛ محیط ؛ بحرذخار ۔ (۳) بڑی نالی ؛ آب گزر ؛ بدرو ۔ (٤) براعظم ۔ (٥) سب سے اہم حصہ ؛ سب سے اہم چیز ۔ (٦) ریلوے کی بڑی لائن ۔ (۷) Mainmast کا مخفف ۔

In the main : زیادہ تر ۔

With might and main : پوری قوت سے ۔

Main : (n) (۱) پانچ سے نو تک کوئی عدد جو پانسہ پھینکنے والا پھینکنے سے پہلے پکارتا ہے ۔ (۲) مرغوں کی لڑائی ؛ مرغوں کی پالی ۔

Main : (a) (۱) پوری ایڑی چوٹی کا ؛ پوری قوت کا ۔ (۲) اصلی ؛ مرکزی ؛ بڑا ؛ صدر ۔ (۳) خاص ؛ سب سے مقدم ؛ سب سے اہم ۔ (٤) (بحری) سب سے بڑے بادبان یا مستول سے متعلق یا ملحق ۔ (٥) وسیع زمین ؛ سمندر یا خلا سے متعلق ۔

By main force : پوری قوت سے ۔

Main : (adv.) بہت ؛ انتہائی ۔

Main battle : (n) گھمسان کی لڑائی ۔

Main battery : (n) جنگی جہاز کی سب سے بڑی توپ ۔

Main body : (n) (فوج کا) مرکزی دستہ ۔

Main-brace : (n) (بحری) وہ رسی جو مستول کے آڑ ڈنڈے سے

بندھی رہتی ہے ۔

To splice the main-brace : آزادی سے پینا ؛ خوب شراب پینا ؛ جی کھول کر لنڈھانا ۔

Main-brace : (n) (میکانیات) مرکزی آڑ ۔

Main centre : (n) (بغلی بیرم والے انجن میں) مضبوط دھرا جس پر بغلی بیرم گھومتا ہے ۔

Main chance : (n) زندگی کا اہم ترین موقع ؛ اپنے مفاد کا اہم ترین موقع ۔

To look, have an eye to the main chance : خواہش مند ہونا ۔

Main couple : (n) (تعمیرات) مرکزی پایہ (چھت کا) ۔

Main-course : (n) (بحری) سب سے بڑا بادبان ۔

Main-deck : (n) عرشہ کلاں ؛ بڑا ڈک ۔

Main earth : (n) لومڑی کا وہ بھٹ جس میں وہ رہتی ہے ۔

Main-guard : (n) (۱) (قلعہ بندی) قلعہ کا برج ۔ (۲) (فوج) محافظوں کا دستہ جو کیمپ کے اس سمت پر پہرہ دیتے ہیں جو دشمنوں کی طرف ہوتا ہے ۔ (۳) قلعوں کا محافظ جس کی حراست میں شرابی وغیرہ رہتے ہیں وہ عمارت جس میں یہ محافظ رہتے ہیں ۔ (٤) بیرونی چوکی کا سہارا ۔

Main keel : (n) جہاز کا اصل پیندا ۔

Main land : (n) براعظم ؛ مہادیپ ۔

Main lander : (n) براعظم کا باشندہ ۔

Main line : (n) مین لائن ؛ اصلی لائن ؛ بڑی سڑک ۔

Main line : (v) ہیروئن وغیرہ کا درون وریدی انجکشن دینا ۔

Main mast : (n) سب سے بڑا مستول ۔

Main piece : (n) لکڑی کے جہاز کے بعض حصوں کی مرکزی شہتیر ۔

Main sail : (n) سب سے بڑا بادبان ۔

Main sea : (n) کھلا سمندر ۔

Main-sheet/Mainsheet : (n) وہ رسا جس سے سب سے بڑے بادبان کو باندھتے ہیں ۔

Main spring : (n) (۱) اصلی کمانی ؛ بڑی کمانی ؛ شہ کمانی ۔ (۲) اصلی محرک ۔

Main stem : (n) کسی چیز کا اصلی حصہ ؛ دھڑ ۔

Main street : (n) بڑی سڑک (کسی شہر کی) ۔

Main-top : (n) (بحری) نچلے بڑے مستول کے اوپر کا تختہ ۔

Main-topgallant : (n) Main-topmast کے اوپر کا مستول ۔

Main-topmast : (n) نچلے سب سے بڑے مستول کے اوپر کا مستول ۔

Main-topsail : (n) سب سے بڑے بادبان سے اوپر کا بادبان ۔

Main-yard : (n) آڑنڈا ؛ سب سے بڑے پال کا ڈنڈا ۔

Mainly : (adv.) زیادہ تر ۔

Mains : (n) گھر سے ملحق فارم ۔

Mainstay : (n) (۱) اگلے مستول کی بڑی سہارے کی بلّی ۔ (۲) (مجازاً) سب سے بڑا سہارا ؛ وہ چیز جس پر دارومدار ہو ۔

Mainstaysail : (n) بادکش جو اگلے مستول کے سہارے کی رسی میں لگاتے ہیں ۔

Mainstream : (n) (مجازاً) اہم چشمہ ۔

Maintain : (v) (۱) قائم رکھنا ؛ جاری رکھنا ؛ کرتے رہنا ۔

(۲) (کسی شخص کو کسی حالت میں) قائم رکھنا ؛ سنبھالے رہنا ؛ سہارا دیئے رہنا ؛ قابض رکھنا ۔ (۳) (اپنا) خرچ چلانا ؛ حیثیت قائم رکھنا ۔ (٤) خرچ اٹھانا ؛ کفالت کرنا ؛ خبر گیری کرنا ؛ پرورش کرنا ۔ (٥) تائید کرنا ؛ حمایت کرنا ۔ (٦) وثوق سے کہنا ؛ وعدے سے کہنا ۔ (۷) اچھی حالت میں رکھنا ؛ مہیا کرنا ؛ مرمت کرتے رہنا ۔ (۸) قائم رکھنا ؛ محفوظ رکھنا ؛ (مقام، حیثیت وغیرہ دشمن کے خلاف) ۔

To maintain one's ground : اپنی جگہ پر قائم رہنا ؛ اپنے موقف پر ڈٹے رہنا ۔

Maintainable : (a) قابل حمایت ؛ قابل تائید ؛ قیام پذیر ۔

Maintainer : (n) قائم رکھنے والا ؛ تائید کرنے والا ۔

Maintenance : (n) (۱) پرورش ؛ سہارا ؛ حفاظت ؛ حمایت ؛ خبر گیری ؛ نگہداشت ۔ (۲) روٹی کپڑا ؛ نان ونفقہ ؛ مایحتاج ؛ ضروریات زندگی ؛ گذارا ۔ (۳) کسی فریق مقدمہ کی ناجائز امداد ۔

Cap of maintenance : (۱) کلاہ شاہی جسے جلوس میں بادشاہ کے آگے لے چلتے ہیں ۔ (۲) کلاہ حکومت ؛ کلاہ منصب ۔

Separate maintenance : مطلقہ بیوی کی کفالت ۔

Maintenon : (n) Louis XIV کی بیوی کا نام ؛ بعض ناموں کے ساتھ بہ طور صنعت استعمال ہوتا ہے جیسے Maintenon chop/-cutlet وغیرہ ۔

Maison-dieu : (n) اسپتال ؛ دارالاقامت ؛ ہوٹل ۔

Maison (n) ette : (n) (۱) چھوٹا مکان ۔ (۲) مکان کا کوئی حصّہ جو خود مکمل رہائش گاہ کا کام دے ۔ (۳) اٹھاؤ حصّہ (کسی مکان کا وہ حصہ جو کرائے پر دیا جائے) ۔

Maitre d 'armes : (n) شمشیر زنی کا استاد ۔

Maitre d 'hotel : (n) (۱) منتظم ؛ خانساماں ۔ (۲) ہوٹل کا منیجر ۔

Maitred : (n) دیکھو Maitre d'hotel

Maize : (n) (۱) مکئی کا پودا ؛ مکئی ۔ (۲) مکئی کا رنگ ۔

Maize-bird : (n) ایک امریکی چڑیا جو مکئی کھاتی ہے ۔

Maize-eater : (n) جنوبی امریکا کی ایک چڑیا جو مکئی کھاتی ہے ۔

Maize-sugar : (n) گلوکوز ؛ قند انگور ۔

Maize-thief : (n) دیکھو Maize-bird

Maize-yellow : (n) مکئی کی طرح زرد (رنگ) ۔

Maizena : (n) مکئی کا آٹا ؛ آرد مکئی ۔

Maja : (n) ہسپانوی حسینہ (نچلے طبقے کی) ۔

Majestic : (a) عالی شان ؛ پر شکوہ ؛ باوقار ؛ شاندار ؛ شاہانہ ؛ رعب دار ؛ عظیم الشان ۔

Majestical : (a) دیکھو Majestic

Majestically : (adv.) شان و شکوہ سے ؛ کروفر سے ؛ شان و شوکت سے ؛ جاہ و جلال سے ؛ آن بان سے ۔

Majesty : (n) (۱) شان و شوکت ؛ شان و شکوہ ؛ جاہ و جلال ؛ عظمت و جلالت ؛ عظمت و جلال ؛ کروفر ؛ رعب داب ؛ دبدبہ ؛ طنطنہ ؛ وقار ۔ (۲) منصب شاہی ؛ فرماں روا قوت ۔ (۳) (عیسوی تثلیث) باپ یا بیٹے کی تصویر نور کے ہالے میں ۔

Her majesty : ملکہ معظمہ ۔

His majesty : ملک معظم ۔

Your majesty : حضور ؛ جلالت مآب ؛ عزت مآب ؛ جلال الملک ۔

Majo : (n) نچلے طبقے کا ہسپانوی بانکا ۔

Majolica/Maiolica : (n) (١) اطالیہ کے قدیم نقشی ظروف ۔(٢) ان کی نقل جو آج کل بنائی جاتی ہے ۔

Major : (n) (١) میجر (فوجی عہدہ دار جو کپتان سے بڑا اور لفٹنٹ کرنل سے چھوٹا ہوتا ہے ۔ (٢) سالمن مچھلی پھنسانے کا مصنوعی کیڑا ۔

Major : (a) (١) (دو شخصوں یا چیزوں میں) بڑا ؛ بزرگ ؛ کبیر ؛ اکبر اعظم ۔ (٢) (مدرسے میں) ایک نام کے دو لڑکوں میں سے بڑا لڑکا ۔ (٣) بالغ ؛ بالغہ ۔ (٤) (منطق) کبریٰ ۔ (٥) اصلی ۔ (٦) سنگین ۔

Bob major : (گھنٹی بجانے میں) سروں کا تغیر جو آٹھ گھنٹیوں پر بجایا جاتا ہے ۔

Major : (n) (١) بڑا شخص ؛ بزرگ ۔ (٢) (منطق) قضیہ کبریٰ ۔ (٣) بالغ ؛ بالغہ ۔ (٤) وہ مضمون جو خصوصی مطالعہ کے لئے چنا جائے ؛ ایسے خصوصی مطالعے کا طالب علم ۔

Major : (v) کسی مضمون کا خصوصی مطالعہ کرنا ۔

Major alcaics : (n) (یونانی شاعر) القیوس اعظم ۔

Major axis : (n) محور اعظم ؛ قطر اعظم ۔

Major-domo : (n) (١) (اطالیہ وہسپانیہ) شاہی محل کا میر سامان ۔ (٢) (مزاحاً) انگریز خانساماں ؛ کرتا دھرتا ؛ کل کلاں ۔

Major epilepsy : (n) اصلی صرع ۔

Major excommunication : (n) (رومن کیتھولک) کسی شخص کا کلیسا سے مطلق خراج ۔

Major-general : (n) (١) لفٹنٹ جنرل سے نیچے کا عہدہ دار ۔ (٢) کروم ول کے فوجی نظام حکومت کا ایک اعلیٰ افسر ۔

Major orders : (n) (کلیسا) اعلیٰ مدارج ۔

Major point : (n) (فٹ بال) گول ۔

Major premise : (n) (منطق) قضیہ کبریٰ ۔

Major prophets : (n) انبیائے اعظم (عیسائیہ، یرمیہ، عزاقیل ، دانیال) ۔

Major proposition : (n) قضیہ کبریٰ ۔

Major ship : (n) عہدہ میجر ؛ میجری ۔

Major term : (n) (منطق) حد کبریٰ ؛ کبریٰ ۔

Majorat : (n) خلف اکبر ہونے کا حق ۔

Majoration : (n) توسیع ۔

Majority : (n) (١) اکثریت ؛ کثرتِ تعداد ؛ کثرتِ رائے ؛ غلبہ آرا ؛ بڑا حصہ ۔ (٢) بلوغ ؛ سن بلوغ ۔ (٣) میجری ؛ میجر کا عہدہ ۔ (٤) رائے دینے والوں کی وہ تعداد جو مخالف کے رائے دہندوں سے زیادہ ہو ۔

Absolute majority : کل رائے دہندوں کی نصف سے زیادہ تعداد ۔

The majority : مردے ؛ رفتگاں ۔

To attain majority : بالغ ہونا ؛ سن بلوغ کو پہنچنا ۔

To join/-go/-pass over to the majority : مرجانا ؛ مردوں میں شامل ہو جانا ۔

Majorize : (v) (رگبی فٹ بال) ٹرائی کو گول میں تبدیل کرنا ۔

Majuscular : (a) بڑے حروف سے متعلق ؛ جلی حروف سا ۔

Majuscule : (a) بڑے حروف سے متعلق یا ان میں لکھا ہوا ؛ بڑے (حروف) ؛ جلی (حروف) ۔

Majuscule : (n) (قدیم کتبوں میں) بڑے یا جلی حروف ۔

Makai : (adv.) سمندر کی طرف ۔

**Makar : (n)** (اسکاچستان) شاعر ۔

**Make : (n)** (۱) ساخت ؛ بناوٹ ؛ کاٹھی ؛ جُثّہ ؛ ترکیب ؛ صنعت ؛ تراش خراش ؛ وضع قطع ۔ (۲) فطرت ؛ سرشت ؛ انداز طبیعت ؛ افتاد طبع ؛ سیرت ؛ نہاد ۔ (۳) (برقیات) تماس ؛ نقطہ* تماس ۔ (٤) قسم ؛ نوع ۔ (٥) بنائی ہوئی مقدار ؛ کل پیداوار ۔ (٦) (عام) فوجی ترقی یا تقرری ۔ (۷) پتے پھینٹنا (تاش کے) ۔

**On the make :** (۱) (عام) روپیہ کمانے پر تُلا ہوا ۔ (۲) بڑھنے کی حالت میں ؛ تشکیل پانے کی حالت میں ۔ (۳) تماشا بینی کی فکر میں ۔

**Make : (v)** (۱) بنانا ؛ خلق کرنا ؛ پیدا کرنا ۔ (۲) تصنیف کرنا ؛ تالیف کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا ؛ تحریر کرنا ۔ (۳) تیار کرنا ؛ بنانا (چائے وغیرہ) بچھانا ؛ درست کرنا (بستر وغیرہ) ۔ (٤) کرنا ؛ عمل میں لانا ؛ برپا کرنا ۔ (٥) ہونا ۔ (٦) قائم کرنا ؛ بنانا ؛ وضع کرنا (قانون قواعد وغیرہ) ۔ (۷) پورا کرنا (کورم ، مقررہ تعداد) ۔ (۸) کرنا (شک ، تامل وغیرہ) ۔ (۹) (بحری) نظر آنا (ساحل) پہنچنا (کسی مقام پر) (عام) ریل وغیرہ پکڑنا ۔ (۱۰) میزان ہونا ؛ حاصل ہونا ۔ (۱۱) بن جانا ؛ ہو جانا ۔ (۱۲) ہونا ؛ شمار ہونا ۔ (۱۳) کام دینا ۔ (۱٤) ثابت ہونا ۔ (۱٥) حاصل کرنا ؛ کمانا ؛ پیدا کرنا ۔ (۱٦) ہاتھ ملانا ؛ پتا بنانا ؛ پتے ملانا یا پھینٹنا ۔ (۱۷) (کسی مقام کی طرف) جانا ؛ رخ کرنا ۔ (۱۸) بنانا ؛ کامیاب بنانا ۔ (۱۹) کر دینا ؛ بنا دینا ۔ (۲۰) جھوٹ موٹ ظاہر کرنا ۔ (۲۱) خیال کرنا ؛ سمجھنا ؛ اندازہ کرنا ۔ (۲۲) (کسی کام کرنے پر) مجبور کرنا ؛ کرانا ۔ (۲۳) (لڑائی) لڑنا ؛ (جنگ) کرنا ۔ (۲٤) جسمانی حرکت کرنا ۔ (۲٥) ابتدا کرنا ۔ (۲٦) (فاصلے) طے کرنا ؛ قطع مسافت کرنا ۔ (۲۷) (دریا میں) مد و جزر ہونا ۔ (۲۸) (آگ لگانے کے لئے) جمع کرنا اور جلانا ۔ (۲۹) (باغ ، پارک ، سڑک وغیرہ کے لئے) جگہ بنانا ۔ (۳۰) (قواعد) (الفاظ کا) مخصوص شکل اختیار کرنا ۔ (۳۱) تقرری کرنا ؛ ترقی دینا ؛ (قیمت) مقرر کرنا ۔ (۳۲) مہیا کرنا ؛ فراہم کرنا (کھانا وغیرہ) ۔ (۳۳) (تاش کا کھیل) جیتنا ؛ (دوسرے کھیلوں میں) پائنٹ حاصل کرنا ؛ کامیاب ضرب لگانا ۔ (۳٤) فربہ ہونا ؛ وزن بڑھنا ؛ موٹا ہونا (درخت کا) ۔ (۳٥) (بحری) دراڑ کے ذریعہ پانی بھرنا ۔ (۳٦) (کوشش) کرنا ۔ (۳۷) بند کرنا (دروازہ) ۔ (۳۸) (بحری) جہاز چلانا ؛ زائد بادبان چڑھانا ۔ (۳۹) (گھوڑے ، باز ، کتے وغیرہ کو) تربیت دینا ؛ سدھانا ۔ (٤۰) تبدیل کرنا ؛ بدلنا ۔ (٤۱) سمجھنا ؛ خیال کرنا ؛ دکھانا ۔ (٤۲) بولنا ؛ تقریر کرنا ۔ (٤۳) کہنا ۔ (٤٤) پیش کرنا ۔ (٤٥) (قانون) (جج کا) فیصلہ دینا ۔ (٤٦) برداشت کرنا ؛ درد ہونا ۔ (٤۷) ترقی حاصل کرنا ۔ (٤۸) تقرری کرنا ؛ ترقی دینا ؛ نواب بنانا ۔

**To make a bag :** (۱) بہت سے جانوروں کا شکار کرنا ۔ (۲) (گابھن جانوروں کے) تھن کا بڑا ہوجانا ۔

**To make a beast :** جانور بنانا ۔

**To make a book :** ایک ہی دوڑ پر کئی شرطیں اس طرح لگانا کہ نتیجہ نفع ہو ۔

**To make a bow :** آداب بجالانا ؛ تسلیم کرنا ؛ کورنش بجا لانا ۔

**To make a business :** پیشہ بنانا ۔

**To make a circuit :** چکر لگانا ؛ دورہ پورا کرنا ۔

**To make a commotion :** ہنگامہ کرنا ؛ شورش برپا کرنا ۔

**To make a courtesy :** آداب بجالانا ؛ تسلیم کرنا ۔

**To make a dent in :** خفیف اثر ڈالنا ۔

**To make a difference :** فرق ہونا یا کرنا ۔

**To make a do :** ہنگامہ آرائی کرنا ۔

**To make a face (at):** منہ بنانا یا منہ چڑانا ۔

**To make a fool of :** بیوقوف بنانا ؛ اُلّو بنانا ۔

**To make a (or one's) fortune :** دولت مند بننا ۔

**To make a fuss :** چھوٹی باتوں پر ہنگامہ کرنا ؛ بات کا بتنگڑ بنا لینا ۔

کرنا ۔

To make a stir : کھلبلی مچانا ؛ ہنگامہ برپا کرنا ؛ افراتفری پھیلانا ۔

To make a trade of : دھندا بنانا ۔

To make an ass : بیوقوف بنانا ؛ اُلو بنانا ۔

To make an example of oneself : اپنے کو دوسروں کے لئے سبق(یا باعث عبرت) قرار دینا ۔

To make an excursion : سیر کرنا ؛ سیاحت کرنا ۔

To make an exhibition of oneself : اپنے کو دوسروں کی نظر میں مضحکہ خیز بنانا ۔

To make an impression : اثر ڈالنا ؛ متاثر کرنا ۔

To make an obeisance : کورنش بجا لانا ؛ آداب کرنا ۔

To make believe : (کوئی کام) جھوٹ موٹ کرنا ۔

To make bones : ہچکچانا ؛ تذبذب میں ہونا ؛ پس و پیش کرنا ۔

To make both ends meet : اپنی آمدنی کے بیچ گزر بسر کرنا ۔

To make capital out of : فائدہ یا انتفاع حاصل کرنا ۔

To make default : (قانون) پیروی نہ کرنا یا حاضر نہ ہونا (مقدمات وغیرہ میں) ۔

To make do : اپنی آمدنی کے اندر گزارہ کر لینا ۔

To make English : انگریزی میں ترجمہ کرنا ۔

To make foul water : کم گہرے پانی میں جہاز چلانا ۔

To make free : بے جا طور پر بے تکلف ہونا ۔

To make a hash : خراب کر دینا ؛ ستیا ناس کر دینا ۔

To make a head : آگے بڑھنا (دوسروں کو پسپا کر کے) ۔

To make a house : دارالعوام میں چالیس ارکان کو اکٹھا کرنا ۔

To make a leg : (۱) جھکنا اور چاپلوسی کرنا ۔ (۲) ایک پیر پیچھے ہٹا کر تعظیم کے لئے جھکنا ۔

To make a living : روز کمانا ۔

To make a long arm : ہاتھ بڑھانا ؛ پہنچنا ؛ زور مارنا ؛ کوشش کرنا ۔

To make a long nose : انگوٹھا ناک سے لگا کر انگلیاں پھیلا کر کسی کو چڑانا ۔

To make a loss : نقصان اٹھانا ؛ خسارہ میں ہونا ۔

To make a market : شرحوں کے نامناسب اتار چڑھاؤ کو روکنے کے لئے بولیاں بولنا ۔

To make a mouth : (گھوڑے کو) لگام کا عادی بنانا ۔

To make a name : نام کمانا ؛ شہرت پانا ۔

To make a note : لکھوا لینا (بطور یادداشت کے) ۔

To make a play for : سر کرنے یا پکڑنے کی کوشش کرنا ۔

To make a practice : عادت ڈالنا ۔

To make a quorum : کورم پورا کرنا ؛ (کسی مجلس یا انجمن کے ممبروں کی تعداد) پورا کرنا ؛ نصاب پورا کرنا ۔

To make a row : اودھم مچانا ؛ آفت برپا کرنا ۔

To make a sensation : ہنگامہ برپا کرنا ؛ ہیجان پیدا

To make one's mark : کامیابی یا شہرت حاصل کرنا ۔

To make one's number : (بحری) (جہاز) اپنے مقررہ نمبر کا سگنل دینا ۔

To make one's peace : صلح کرلینا ؛ سمجھوتہ کر لینا ۔

To make one's way : ترقی کرنا (خصوصاً تجارت وغیرہ میں) ۔

To make or mar : بنانا یا بگاڑنا ۔

To make play with : اچھی طرح اور موثر طور پر استعمال کرنا ۔

To make public : افشا کرنا ؛ فاش کرنا ۔

To make room : جگہ دینا ؛ جگہ خالی کرنا ۔

To make sail : (۱) (جہاز کا) روانہ ہونا ۔ (۲) مزید بادبان چڑھانا ۔

To make sense of : معنی رکھنا ۔

To make shipwreck : پامال کرنا ۔

To make something of : جھگڑنا ؛ لڑنا (کسی چیز پر)؛ ناراضگی کا اظہار کرنا ۔

To make sports : دل لگی کرنا ۔

To make strange : بے مروتی برتنا ؛ خلاف توقع برتاؤ کرنا یا سلوک کرنا ۔

To make sure : (۱) پوری طرح تصدیق کر لینا یا اطمینان کر لینا ۔ (۲) پورا انتظام کر لینا (کسی بات کے ہونے کا) ۔

To make the bag : (دوسرے شکاری ساتھیوں کے مقابلے میں) زیادہ شکار مارنا ۔

To make fun of : بنانا ؛ مذاق اُڑانا (کسی کا) ۔

To make game of : تضحیک کرنا ؛ ہنسی اُڑانا ۔

To make good : دیکھو Good

To make (great etc.) account of : بہت اچھی رائے رکھنا ؛ قدر کرنا ۔

To make haste : جلدی کرنا ۔

To make hay : موقع سے فائدہ اٹھانا ۔

To make hay of : ابتری پیدا کرنا ؛ درہم برہم کرنا ۔

To make head or tail of : (کسی معاملے کا) سر پیر سمجھنا ۔

To make heavy weather : مشکل کا سامنا کرنا ۔

To make hole : تیل کا کنواں کھودنا ۔

To make light of : حقیر سمجھنا ؛ آسان سمجھنا ۔

To make love : عشق کرنا ؛ معاشقہ کرنا ۔

To make much of : (۱) (موقع سے) اچھی طرح فائدہ اٹھانا ۔ (۲) بہت اہمیت نہ دینا ۔

To make no matter : اہمیت نہ رکھنا ۔

To make nothing of : (کسی کام کے کرنے میں) مشکل نہ پانا یا پس و پیش نہ کرنا ؛ تامل نہ کرنا ۔

To make one of : شریک کرنا ۔

To make one's hair stand on ends : رونگٹے کھڑے کر دینا ۔

To make one's law : حلفی گواہ کے بیان کو بطور ثبوت پیش کرنا ۔

To make the best : (۱) جو موجود یا ممکن ہو اس پر قناعت کرنا ۔ (۲) حتی الامکان اچھا سمجھنا ۔

To make the blood boil : خون کھولا دینا ؛ غصہ دلانا ۔

To make the fir fly : (۱) جھگڑے میں شریک ہونا ۔ (۲) ہنگامہ کرنا ؛ شورش پیدا کرنا ۔ (۳) عجلت کرنا ؛ شتابی کرنا ۔

To make the grade : (۱) (کسی شخص کا) کامیاب ہونا ۔ (۲) (کسی چیز کا) قابل قبول ہونا ؛ معیاری ثابت ہونا ۔

To make the most of : زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانا ؛ بڑھا چڑھاکر دکھانا ۔

To make time : (۱) خاص رفتار سے سفر کرنا ۔ (۲) جلدی کرنا ۔ (۳) راضی کرنا (محبت یا جماع کے لئے) ۔

To make tracks : (۱) چلنا یا دوڑنا ۔ (۲) بھاگنا ۔

To make use of : استعمال کرنا ۔

To make water : (۱) (کشتی میں) پانی کا رِسنا ۔ (۲) پیشاب کرنا ۔

To make way : (۱) راستہ یا راہ دینا ۔ (۲) ترقی کرنا ۔

To make weight : (مکہ باز کا) وزن کم کرکے مکہ بازی کے لئے اہل رہنا ۔

To make work : تکلیف دینا ؛ کام کروانا (زبردستی) ۔

What do you make of that? : اس کا آپ کیا مطلب سمجھتے ہیں ۔

Make : (n) (۱) مد مقابل ؛ جوڑ ؛ ہمسر ؛ ہم پلہ ۔ (۲) میاں یا بیوی ؛ نوع ۔

Make : (n) نصف پینی ۔

Make after : (v) تعاقب کرنا ۔

Make against : (v) (کسی بات کا کسی شخص کے) خلاف ہونا ؛ خلاف پڑنا ۔

Make and mend : (n) (بحری) نصف دن کی تعطیل ۔

Make at : (a) جارحانہ کاروائی کرنا ۔

Make away : (v) چمپت ہو جانا ؛ بھاگ جانا ؛ رفو چکر ہو جانا ۔

Make away with : (n) (۱) مار ڈالنا ؛ کام تمام کر دینا ۔ (۲) الگ کرنا ؛ پیچھا چھڑانا ۔ (۳) اڑا دینا ؛ ٹھکانے لگا دینا ؛ برباد کرنا (دولت وغیرہ) ۔

Make-bate : (n) فتنہ انگیز ؛ فتنہ پرداز ۔

Make-believe : (n) (۱) بناوٹ ؛ دکھاوا ؛ ظاہرداری ؛ فکر ؛ نمود ؛ مرغوبیت ۔ (۲) ظاہرداری کرنے والا ؛ مکار ۔

Make-believe : (a) بناوٹی ؛ دکھاوے کا ؛ ظاہر دارانہ ۔

Make-do : (a) عارضی ؛ وقتی ۔

Make-do : (n) کام چلاؤ چیز ۔

Make down : (n) بارش ؛ برف ۔

Make down : (v) (ریل کی متحرک نشست کو) رات کے استعمال کے لئے تیار کرنا ۔

Make-fast : (n) وہ چیز جس سے کشتی باندھی جاتی ہے (کھمبا یاترنا) ۔

Make for : (v) (۱) باعث ہونا (راحت وغیرہ کا) ۔ (۲) دلیل ہونا ؛ تائید کرنا (رائے یا خیال کی) ۔ (۳) (کسی طرف) رخ کرنا ؛ جانا ؛ دھاوا بولنا ؛ حملہ کرنا ۔

Make-hawk : (n) وہ باز جو نئے بازوں کو تربیت دیتا ہے ۔

Make in : (v) (۱) مداخلت کرنا ؛ بیچ بچاؤ کرنا ؛ بیچ میں پڑنا ۔

(۲) (شکرہ بازی) شکرہ کے پاس جانا (جب وہ شکار کرلے) ۔

Make off : (v) (۱) بھیڑ کو فریب کرنا ۔ (۲) بھاگنا ؛ تیزی سے جانا ؛ چمپت ہوجانا ؛ رفو چکر ہو جانا ۔

Make off with : (v) لے بھاگنا ؛ لے اڑنا ؛ چرانا ؛ چھین لینا ۔

Make on : (v) بڑھنا ؛ تیزی سے جانا ؛ تیز تر کرنا ۔

Make-or-break : (a) جس میں پوری کامیابی ہو یا مکمل تباہی ۔

Make out : (v) (۱) ترتیب دینا ؛ تحریر کرنا (دستاویز، فہرست وغیرہ) ۔ (۲) جوں توں کر کے پورا کرنا ۔ (۳) ثابت کرنا ۔ (٤) معنی یا مفہوم سمجھنا ۔ (٥) پرانے کتبوں یا شکستہ تحریر وغیرہ پڑھنا ۔ (٦) (دور سے) دیکھ لینا یا پہچان لینا ۔ (۷) تلافی کرنا ؛ پورا کرنا ۔ (۸) بننا ؛ پیش کرنا ۔ (۹) پا لینا ؛ دریافت کرنا ۔ (۱۰) روانہ ہونا ؛ ارادہ کرنا ؛ خواہش کرنا ۔ (۱۱) کامیاب ہونا ۔

Make over : (v) (۱) حوالے کرنا ؛ منتقل کرنا ۔ (۲) پھر بنانا ؛ دوبارہ تشکیل دینا ؛ نو ساختہ کرنا ۔ (۳) اصلاح کرنا ۔ (٤) متن یا ترتیب بدلنا (طباعت میں) ۔

Make over : (n) (۱) نو ساختہ چیز ۔ (۲) (اخبار کی) نئے ایڈیشن کی نئی کاپی ۔

Make-peace : (n) صلح کرانے والا ۔

Make-ready : (n) (طباعت) فرما تیار کرنا ۔

Make-shift : (n) وہ چیز جو دفع الوقتی کے لئے ہو ؛ عارضی تدبیر یا انتظام ۔

Make-shift : (a) عارضی ؛ وقتی ؛ دفع الوقتی ۔

Make up : (v) (۱) (کمی) پورا کرنا ؛ تکمیل کرنا ؛ تعداد پوری کرنا ۔ (۲) تلافی کرنا ۔ (۳) (دوا یا نسخہ) بنانا ؛ (گھاس کے گٹھے وغیرہ) بنانا ۔ (٤) اکٹھا کرنا (رقم، مجمع) ۔ (٥) (طباعت) کالم بندی یا صفحہ بندی کرنا ۔ (٦) ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا ؛ تحریر کرنا (فہرست ، دستاویز وغیرہ) ۔ (۷) گھڑنا (قصہ) ۔ (۸) (اجزا کا) مل کر بنانا (کل مجموعہ) ۔ (۹) (تھیٹر) ایکٹر کا روپ بھرنا ؛ بھیس بدلنا ۔ (۱۰) تصفیہ کرنا (نزاع کا) ؛ طے کرنا (شادی وغیرہ) ۔ (۱۱) بھرنا (خلا وغیرہ) ؛ بند کرنا (راستہ ، دروازہ وغیرہ) ۔ (۱۲) آگ میں ایندھن دینا ۔ (۱۳) (کسی موقع کے لئے بستر وغیرہ) لگانا یا تیار کرنا ؛ (کمرہ) سجانا ؛ درست کرنا ۔ (۱٤) (حساب) جوڑنا ۔ (۱٥) فیصلہ کرنا ؛ نتیجے پر پہنچنا ۔ (۱٦) آگے بڑھنا ؛ ترقی کرنا ۔ (۱۷) سرخی غازہ ملنا ۔ (۱۸) (جانوروں کو فروخت کے لئے) تیار کرنا ۔

To make up one's mind : مصمم ارادہ کر لینا ؛ طے کر لینا ؛ ٹھان لینا ۔

To make up one's mind for, to, to do : تیار ہونا ؛ راضی ہونا ۔

To make up to : (۱) معاشقہ کرنا ۔ (۲) خوشامد کرنا ؛ دربار داری کرنا ۔

Make-up : (n) (۱) ایکٹر کا بھیس ؛ بہروپ ۔ (۲) غازہ ؛ روغن جو بھیس بدلنے کے لئے استعمال ہو ۔ (۳) من گھڑت ؛ گھڑا ہوا قصہ ۔ (٤) صفحہ بندی ؛ کالم بندی ۔ (٥) ترکیب ؛ بناوٹ ۔ (٦) بدلہ ؛ عوض ؛ تلافی ۔ (۷) پائپ کے سرے کی چوڑی (دوسرے پرزے بٹھانے کے لئے) ۔ (۸) مخصوص امتحان (جو اس طالبعلم کے لئے ہو جو میعادی امتحان میں نہ بیٹھ سکا ہو) ۔

Make-weight/Makeweight : (n) (۱) پاسنگ ۔ (۲) (مجازاً) بے تکی دلیل یا بات ۔

Make-weight/Makeweight : (a) بھرتی کا (شخص) ۔

Make-work : (n) وہ کام جو مزدوروں کو بھرتی کرنے کی غرض سے نکالا جائے ۔

Maker : (n) (۱) بنانے والا خالق ؛ صناع ؛ صنعت گر ۔ (۲) خدائے تعالیٰ ؛ خالق ۔ (۳) (کوئی حالت ، اثر وغیرہ) پیدا کرنے والا ۔ (٤) اقراریہ (درشنی ہنڈی) ۔

پر دستخط کرنے والا ۔

The maker : آفریدگار ؛ خالق حقیقی ؛ خدائے تعالیٰ ۔

Maki : (n) دیکھو Lemur

Making : (n) (۱) بنانا ۔ (۲) (جمع) آمدنی ؛ منافع ۔ (۳) (جمع) ضروری اوصاف ؛ لازمی صفات ؛ امتیازی خصوصیات ۔ (٤) جتھا ؛ گھان ؛ پیداوار ؛ وہ تعداد جو ایک جتھے میں پیدا ہو ۔ (٥) (جمع) کوئلے کی کان کا گرد و غبار ۔ (٦) تمباکو اور کاغذ (سگریٹ بنانے کے لئے) ۔

In the making : زیر ساخت ؛ زیر تکمیل ۔

Of (so-and-so's) making : فلاں ساختہ ۔

To have/- be the making (s) of : صلاحیت رکھنا ؛ اوصاف رکھنا ۔

Making-iron : (n) ایک قسم کی کھانچ دار چھینی ۔

Making-up : (n) تکمیل ؛ آمیزش تصفیہ ؛ بہروپ ؛ بھیس بدلنا ؛ کھاتا یا حساب برابر کرنا ؛ جوڑ ملانا ۔

Mal/Male : (prefix) سابقہ بمعنی "خراب" "بُرا" "ناقص" ۔

Mal : (n) بیماری ۔

Mal-entendu : (n) غلط فہمی ۔

Mal-observation : (n) سوء مشاہدہ ؛ ناقص مشاہدہ ۔

Mal-position : (n) (۱) بے جگہ ہونا ۔ (۲) سوء وضع (جنین) ؛ جابجائی ۔

Mal-practice : (n) (۱) ناجائز فعل ؛ بد عنوانی ؛ بددیانتی ؛ بے ضابطگی ۔(۲) (طبیب کی) علاج میں غفلت یا غلط علاج ؛ سوء علاج ؛ غفلت مجرمانہ ۔ (۳) خیانت ۔

Mal-practice : (v) بد عنوانی کرنا ؛ خیانت کرنا ؛ علاج میں غفلت کرنا ۔

Mal-praxis : (n) دیکھو Mal-practice

Mal-presentation : (n) سوء وضع (جنین) ؛ جابجای ۔

Mala fide : (adv.) بد نیتی سے ۔

Mala fide : (a) (۱) بدنیت ؛ عیار ؛ مکار ۔ (۲) بظاہر صحیح ۔

Mala fides : (n) سوء نیت ؛ بد نیتی ۔

Malabar-nut : (n) ایک خاردار پودا ۔

Malabar-oil : (n) مختلف قسم کی مچھلیوں کے جگر سے حاصل کیا ہوا تیل ۔

Malacca : (n) ملا کا ؛ جزیرہ نما سے ملایا کا ایک ضلع ۔

Malacca-apple : (n) ایک حنانیہ درخت اور اس کا پھل جو کھایا جاتا ہے ۔

Malacca cane : (n) ملا کا کی کھجور کی چھڑی ۔

Malachite : (n) مر مر سبز ؛ سبز کچا تانبہ ؛ ملاکیٹ ؛ ایک سبز رنگ کی معدنی شے جو تانبے کے کاربونیٹ سے مرکب ہے ۔

Blue malachite : تانبے کا کاربونیٹ ۔

Malachite-green : (۱) ملاکیٹ ۔ (۲) (معدنیات) مر مر سبز ؛ ایک قسم کا رنگ ۔ (۳) سبز کچا تانبہ ۔

Malacia : (n) لینت عضو ۔

Malaco : (prefix) سابقہ بمعنی "ملائم" "نرم" ۔

Malacoderm : (a) نرم جلد ۔

Malacoderm : (n) نرم یا ملائم جلد والا جانور ؛ حشرات الارض کی ایک قسم ۔

Malacodermatous : (n) نرم جلد ۔

Malacolite : (n) (معدنیات) دیکھو Diopside

Malacological : (a) صدفیات سے متعلق ۔

Malacologist : (n) صدفیات داں ؛ ماہر صدفیات ۔

Malacology : (n) علم صدفیات ؛ علم نرم تناں ۔

Malacopterygian : (a) نرم مہپیرہ سے متعلق ؛ نرم بازو ۔

Malacopterygian : (n) نرم مہپیرہ ؛ نرم بازو مچھلی ۔

Malacopterygious : (a) نرم بازو والا ۔

Malacosteon : (n) (مرضیات) ملائمت عظام ؛ ہڈیوں کا نرم پڑ جانا ؛ رخاوت عظام ۔

Malacostomous : (a) نرم منہ والی مچھلی ۔

Malacostracan/Malacostracous : (a) نرم قشرہ ۔

Malacostracan : (n) نرم قشرہ (قشریہ) ۔

Malacozoic : (a) نرم تناں سے متعلق ؛ حیوانات نائمہ سے متعلق ۔

Maladaptation : (n) ناقص تصرف ۔

Maladjustment : (n) (۱) بے ترتیبی ؛ ابتری ۔ (۲) بے آہنگی ؛ ناسازی ۔ (۳) عدم مطابقت ۔

Maladminister : (v) بد انتظامی کرنا ؛ بد نظمی کرنا ۔

Maladministration : (n) بد نظمی ؛ بد انتظامی ؛ بد عملی ۔

Maladresse/Maladress : (n) بد سلیقگی ؛ بھدا پن ؛ ناکارہ پن ۔

Maladroit : (a) بد سلیقہ ؛ بھدا ؛ اناڑی ۔

Maladroitly: (adv.) بد سلیقگی سے ؛ بھدے پن سے ؛ اناڑی پن سے ۔

Maladroitness : (n) بد سلیقگی ؛ بھدا پن ؛ اناڑی پن ۔

Malady : (n) (لغوی اور مجازی) مرض ؛ عارضہ؛ بیماری ؛ آزار ؛ روگ ؛ علت ؛ علالت ۔

Malaga : (n) (۱) ملاگا (اسپین کے جنوب میں ایک بندرگاہ) ۔ (۲) ملاگا کی سفید شراب ۔

Malagash : (n) مڈغاسکری ۔

Malagasy : (a) دیکھو Malagash

Malagasy : (n) مڈغاسکری ؛ مڈغاسکر کا باشندہ ؛ مڈغاسکر کی زبان ۔

Malaguetta : (n) مغربی افریقہ کا ایک ٹوڈا یا بیج جو بطور مسالا اور دوا کے استعمال ہوتا ہے ۔

Malaise : (n) (طبیعت کی) بد مزگی ؛ بے کیفی ؛ بے قراری ؛ بے آرامی ؛ الجھن (بغیر کسی مرض کے) ۔

Malanders/Mallenders : (n) گھوڑوں کے گھٹنے کے پیچھے داد کی قسم کی پھُنسیاں ۔

Malapert : (a & n) (قدیم) بدتمیز ؛ شوخ چشم ؛ گستاخ ؛ بے ادب ۔

Malaprop : (n) بے موقع یا غلط استعمال کے الفاظ جس پر ہنسی آئے ؛ بے تکا پن ۔

Malaprop : (a) بے تکا ؛ ناموزوں ؛ بے جوڑ ۔

Malapropian : (a) دیکھو Malaprop

Malapropism : (n) دیکھو Malaprop

Malapropoism : (n) دیکھو Malaprop

Malapropos/Mal a propos/Mal apropos : (adv.) بے محل یا بے موقع طور پر ؛ بےتکا پن سے ۔

Malapropos : (a) بے موقع ؛ بے محل ؛ بے جوڑ ؛ بے تک ۔

Malapropos : (n) بے موقع یا بے تکی بات یا حرکت ؛ بے وقت حادثہ ۔

**Malar : (a)** رخسار کی ؛ گال کی ؛ خدی ؛ وجنی ۔

**Malar : (n)** عظم وجنی ؛ رخسار کی ہڈی ۔

**Malaria : (n)** (۱) ہوائی فاسد ؛ ابخارات فاسد (جو کیچڑ سے پیدا ہوں) ۔ (۲) ملیریا بخار ؛ موسمی بخار ؛ فصلی بخار ۔

**Malarial : (a)** ملیریائی ؛ ملیریا کا ۔

**Malarial : (n)** ملیریا کا مریض ۔

**Malarious : (a)** فاسد ؛ ملیریا بھری (ہوا وغیرہ) ۔

**Malassimilation : (n)** (مرضیات) بدہضمی ؛ ناقص ہضم ؛ جذب ناقص ۔

**Malate : (n)** سیب کا نمک ۔

**Malaxate : (v)** گوندھ کر یا کچھ ملا کر ملائم کرنا ۔

**Malaxation : (n)** گوندھ کر یا ملا کر ملائم بنانا ؛ ترقیق ؛ خمیر سازی ۔

**Malaxator : (n)** ملانے والی کل یا مشین ۔

**Malay : (n)** (۱) جزائر شرق الہند اور ملاکا کی زبان یا ان مقامات کا باشندہ ۔ (۲) Malay fowl کا مخفف ۔

**Malay : (a)** ملاوی ۔

**Malay apple : (n)** دیکھو Malacca apple

**Malay fowl : (n)** ملاوی مرغ ۔

**Malayan : (a & n)** دیکھو Malay

**Malaysian : (a)** ملیشیا کا ۔

**Malconduct : (n)** بد چلنی ؛ برے اطوار ؛ برا چال چلن ۔

**Malconformation : (n)** ناقص ترکیب ؛ خراب بناوٹ یا ساخت ۔

**Malcontent : (a & n)** (بادشاہ، حکومت سے) بیزار ؛ آمادۂ بغاوت ؛ شورش پسند ۔

**Male : (a)** (۱) مذکر ؛ نرینہ ؛ نر ۔ (۲) (مشین) نر ؛ پیچ (جو کسی سوراخ میں داخل ہوتا ہے) ؛ درونہ ۔ (۳) مرد ؛ نر ۔ (٤) اس لفظ سے متعلق جس کا آخری بول دوسرے لفظ کے آخری بول کا قافیہ ہو ۔ (٥) (نباتیات) زر ریشہ سے متعلق ؛ بیرونی چھال سے متعلق ۔

**Male : (n)** (۱) نر جانور ۔ (۲) مرد ۔ (۳) (نباتیات) مرد ۔

**Male- :** دیکھو Mal

**Maledict : (a)** ملعون ؛ لعین ؛ مردود ۔

**Malediction : (n)** (۱) بددعا ؛ سراپ ؛ کوسنا ۔ (۲) بد زبانی ؛ گالیاں دینا یا بکنا ۔

**Maledictory : (a)** بد دعا بھری ۔

**Malefaction : (n)** مجرمانہ خصلت ؛ جرم ؛ بد معاشی ؛ جوروستم ۔ ایذا رسانی ؛ کاربد ۔

**Malefactor : (n)** (۱) بدمعاش ؛ مجرم ۔ (۲) (کسی کے ساتھ) برائی کرنے والا ؛ ستمگر ؛ موذی ۔

**Malefactress : (n)** بدمعاش ؛ مجرم ؛ برائی کرنے والی ۔

**Malefeazance :** (۱) (قانون) فعل ناجائز ؛ بدعنوانی (خصوصاً ملازمان سرکار کی) ۔ (۲) گنہگاری ؛ خطا کاری ؛ گناہ ؛ خطا ۔

**Malefic : (a)** سفلی ؛ موذی (جادو) ؛ مصیبت انگیز ؛ تباہ کن ۔

**Malefic : (n)** (فلک) سفلی اجرام ؛ مصیبت انگیز اجسام ۔

**Malefic : (n)** سحر ؛ جادو ۔

**Maleficence : (n)** مضر ہونا ؛ باعث ایذا ہونا ؛ بدمعاشی ؛ مجرمانہ خصلت ۔

Maleficent : (a) (۱) مضر ؛ باعث ایذا ؛ باعث مضرت ؛ موجب آزار ۔ (۲) مجرمانہ ؛ بد معاشی کا ۔

Maleficiate : (v) سحر کرنا ؛ جادو کرنا ؛ (خصوصاً جادو سے بے بس کر دینا) ۔

Maleic acide : (n) ایک ترشہ جو سیب کے ترشے کی خشک تقطیر سے حاصل ہوتا ہے

Maleo : (n) بڑے پیروں والی ایک چڑیا ۔

Malevolence : (n) کینہ ؛ بغض ؛ بدخواہی ؛ بد اندیشی ؛ بدباطنی ؛ خُبث ؛ خباثت ۔

Malevolent : (a) بد خواہ ؛ بداندیش ؛ بد باطن ؛ کینہ پرور ؛ کینہ توز ؛ خبیث ۔

Malevolently : (adv.) ازراہ بداندیشی ؛ ازراہ بدباطنی ؛ کینے سے ؛ خباثت سے ؛ بغض سے ۔

Malfeasant : (a & n) بد عنوانی کا مرتکب ۔

Malformation : (n) (خلقت میں) نقص ؛ ساخت میں خرابی ؛ خلقت ناقص ۔

Malformed : (a) ناقص ؛ بدقوارہ ؛ بدشکل ۔

Malfunction : (v) ناقص طور پر کام کرنا ؛ حسب معمول چلنے میں نا کام رہنا ۔

Malfunction : (n) تفاعل ناقص ۔

Malgre : (prep.) باوجود ؛ باوجودیکہ : تاہم ؛ با ایں ہمہ ۔

Malic acid : (n) سیب کا تیزاب ۔ (C4 H6 O5)

Malice : (n) (۱) کینہ ؛ بغض ؛ عداوت ؛ عناد ؛ بدباطنی ؛ خبث ۔ (۲) ستم ظریفی ؛ شرارت ۔ (۳) (قانون) بد نیتی ؛ مخاصمت ؛ خصومت ۔

To bear malice : کینہ رکھنا ؛ بغض رکھنا ۔

Malice aforethought : (n) قصد ضرر رسانی ۔

Malice prepense : (n) قصد ضرر رسانی ۔

Malicious : (a) (۱) کینہ توز ؛ کینہ ور ؛ خبیث ؛ بدباطن ۔ (۲) بدنیتی کا ؛ معاندانہ ۔ (۳) (قانون) قصد ضرر رسانی سے پیدا ہونے والا ۔

Malicious abandonent : (n) (شوہر یا بیوی کی) بغیر معقول وجہ کے علاحدگی ۔

Maliciously : (adv.) کینہ توزانہ ؛ کینہ ورانہ ؛ خبث باطن سے ؛ بد نیتی سے عداوت سے ؛ معاندانہ ۔

Maliciousness : (n) کینہ توزی ؛ کینہ وری ؛ خباثت ؛ عداوت ۔

Malign : (a) (۱) موذی ؛ مضرت رساں ؛ مہلک ۔ (۲) شدید یا متعدی (مرض) ۔ (۳) (علم النجوم) منحوس ؛ نحس ۔ (٤) بد خواہ ؛ بداندیش ۔

Malign : (v) بد نام کرنا ؛ تہمت لگانا ۔

Malignance : (n) (۱) (مرضیات) خبث ؛ شدت ۔ (۲) بغض ؛ عداوت ؛ کینہ ؛ بیر ؛ دشمنی ؛ خصومت ؛ خبث باطن ؛ خباثت ۔

Malignancy : (n) دیکھو Malignance

Malignant : (a) (۱) کینہ توز ؛ کینہ ور ؛ کینہ ورانہ ؛ خبیثانہ ؛ بغض و عداوت کا ؛ بیر بھرا ۔ (۲) (مرضیات) سخت ؛ شدید ؛ متعدی ؛ خبیث ؛ مہلک ۔ (۳) (علم النجوم) نحس ۔ (٤) سمی ؛ زہریلا ؛ مضر ؛ نقصاں رساں ۔

The Church malignant : پاپائے روما یا کلیسائے روما ۔

Malignant : (n) (۱) آمادۂ بغاوت ؛ شورش پسند ۔ (۲) طرفداران چارلس اول ۔

Malignant growth : (n) (مرضیات) سرطان ؛ کینسر ۔

**Malignant tumour : (n)** (مرضیات) سرطان۔

**Malignantly : (adv.)** ازراہ بغض و عداوت ؛ خباثت سے ۔

**Maligner : (n)** تہمت لگانے والا ؛ بد نام کرنے والا۔

**Malignity : (n)** (۱) کینہ ؛ بغض ؛ عداوت ؛ بیر ؛ دشمنی ؛ خصومت ؛ خباثت ؛ خبث باطن ۔ (۲) تیزی ؛ شدت ؛ سختی ؛ متعدی ہونا ؛ مضرت ۔

**Malignly : (adv.)** کینہ توزانہ ؛ کینہ ورانہ ؛ ازراہ بغض و عداوت ؛ ازراہ حسد و کینہ ؛ دشمنی سے ؛ عداوت سے ۔

**Malinger : (v)** بیمار بننا ؛ بیماری کا بہانہ کرنا ؛ دانستہ بیمار پڑنا ؛ بیماری کو طول دینا (خصوصاً سپاہی یا ملاحوں کے بارے میں کہا جاتا ہے ) ۔

**Malingerer : (n)** بیمار بننے والا ؛ بیماری کا بہانہ کرنے والا ؛ بیماری کو طول دینے والا ۔

**Malintegration : (n)** تکمیل ناقص ۔

**Malinvestment : (n)** غیر نفع بخش سرمایہ کاری ۔

**Malism : (n)** (نظرائیہ) شریت ؛ یہ نظریہ کہ دنیا شرِ محض ہے ۔

**Malison : (n)** بد دعا ۔

**Mall : (n)** (۱) Pall - Mall کھیلنے کا خیاباں یا وہ چوگان جس سے یہ کھیل کھیلا جاتا ہے ۔ (۲) ٹھنڈی سڑک ؛ خیاباں ۔

**The Mall :** سینٹ جیمس پارک لندن کی ایک سڑک ؛ پہلے یہ خیاباں تھا جس میں پال مال کھیلا جاتا تھا ۔

**Mall :** موگرا ؛ موگری ؛ چوبی دھرمٹ ۔

**Mallard : (n)** (۱) جنگلی بط یا بطخ ۔ (۲) جنگلی بطخ کا گوشت ۔ ایک تہوار جو ۱۴ جنوری کو آکسفورڈ کے All Souls College میں منایا جاتا ہے ۔

**Malleability : (n)** (۱) تورق ؛ ورق پذیری ؛ اثر پذیری ۔ (۲) لوچ ؛ تشکیل پذیری ؛ اثر پذیری ۔

**Malleable : (a)** (۱) (دھات) متورق ؛ جس کے ورق اتارے جا سکیں ؛ ورق پذیر ۔ (۲) لوچ دار ؛ تشکیل پذیر ؛ اثر پذیر ۔

**Malleable iron : (n)** لوچدار لوہا ؛ آہن ملائم یا نرم ۔

**Malleableize/Malleablize : (v)** متورق یا لوچدار بنانا ۔

**Malleableness : (n)** دیکھو Malleability

**Mallear : (a)** کان کی ہڈی سے متعلق ؛ مطرقہ ۔

**Malleate : (a)** مطرقہ دار ؛ جیسے کان کی ہڈی ہو ؛ مطرقی ۔

**Malleation : (n)** (مرضیات) ایک تشنجی عارضہ (جس میں مریض اپنے جسم کو پیٹتا رہتا ہے) ۔

**Mallee : (n)** یوکلپٹس کی ایک جنس ۔

**Mallee bird/-fowl/-hen : (n)** آسٹریلیا کا ٹیلا ساز پرند ۔

**Mallein/-e : (n)** ایک قسم کا عصیہ (Bacillus) جس سے ٹیکہ دیا جاتا ہے ۔

**Mallemuck/Mallemock/Mallemoke : (n)** ایک سمندری پرندہ ۔

**Mallender : (n)** دیکھو Malanders

**Malleolus : (n)** (۱) (تشریح) (عظم) کعبہ ۔ (۲) (باغ) داب جو درخت سے الگ کر دینے کے بعد ہتھوڑے کی شکل کا ہو جاتا ہے ۔

**Mallet : (n)** (۱) موگرا ؛ موگری ؛ موسل ۔ (۲) پولو وغیرہ کھیلنے کا چوگان ۔

**Mallet-shoot : (n)** (نباتیات) موگرا نما قلم ۔

**Malleus : (n)** (۱) کان کی ہڈی ؛ استخوان گوش ؛ عظم مطرقی ؛ مطرقہ ۔ (۲) چرخنی حوین کے دہن کے دواعضا میں سے ایک ۔

(۳) دو صمامہ صدف کی ایک جنس ۔ (٤) ایک متعدی بیماری ؛ سراحہ ۔

Mallophagous : (a) (حشریات) بال کھانے والا ؛ موخور ۔

Malloseismic : (a) اس خطے سے متعلق جہاں کثرت سے زلزلہ آتا ہے ۔

Mallow : (n) ایک جنگلی پودا جس کا تنا اور پتیاں روئیں دار اور پھول ارغوانی ہوتے ہیں ؛ خبازی ؛ خطمی ۔

Marsh mallow : گل خیرو ؛ خطمی ۔

Mallum/Mallus : (n) (تاریخ) Franks کا دربار صدر ۔

Malm : (n) (۱) نرم چاک کی چٹان ؛ دودھیا چٹان ۔ (۲) ریت اور نباتی کھاد سے مرکب مٹی جو اس چٹان کے ٹوٹنے سے بنتی ہے ؛ کلسی مٹی ؛ مام ۔(۳) - Malm brick کا مخفف ۔

Malm : (v) (۱) اینٹ بنانے کے لئے مٹی کو کلسی مٹی میں تبدیل کرنا ۔ (۲) اینٹ بنانے کی مٹی پر کلسی مٹی لگانا ۔

Malm-brick : (n) سب سے عمدہ قسم کی اینٹ ۔

Malm-rock : (n) ایک قسم کا بھر بھرا پتھر ۔

Malm-stone : (n) نرم چاک کی چٹان ؛ دودھیا چٹان ۔

Malmag : (n) بورنیو اور فلپائن کا ایک لنگور نما جانور ۔

Malmaison : (n) (باغ) کارنیشن کی ایک قسم ۔

Malmsey : (n) نرم چاک کی چٹان ؛ دودھیا چٹان ۔

Malmy : (a) نرم ، چکنی ، کلسی مٹی سے مشابہ ۔

Malnourishment : (n) (۱) ناکافی غذائیت ؛ غذائیت کی کمی ؛ سوء تغذیہ ۔ (۲) ناکافی غذا پہنچنا ؛ ناقص تغذیہ ؛ غذا کی کمی ۔

Malnutrition : (n) دیکھو Malnourishment

Malo : (n) ایک قسم کا لنگوٹ جو ہوائی کے مرد رسمی موقعوں پر پہنتے ہیں ۔

Malo animo : (adv.) دیکھو Maliciously

Malocclusion : (n) دندان بے نظم ۔

Malodorous : (a) (۱) متعفن ؛ بدبودار ۔ (۲) بدنام کن ؛ اہانت آمیز ۔

Malodorously : (adv.) تعفن کے ساتھ ؛ بدبودار حالت میں ۔

Malodorousness : (n) تعفن ؛ بدبودار ہونا ۔

Malodour : (n) تعفن ؛ بدبو ۔

Malpighian : (n) ملپگی ؛ اٹلی کے ایک طبیب کا نام ۔

Malt : (n) (۱) شراب سازی کے لئے تیار کئے ہوئے جو یا کوئی اور اناج ؛ شعیرہ ؛ مالٹ ۔ (۲) شراب شعیر ؛ جَو کی شراب ۔

Extract of malt : جو ہر شعیر ؛ عرق شعیر ۔

The malt is above the meal : اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ہے جو بدمست ہو ۔

Malt : (v) (۱) اناج کا شعیرہ بنانا یا بن جانا ۔ (۲) بیج کا خشک سالی کے سبب سے شعیرے کی طرح ہوجانا ۔ (۳) شعیرے سے شراب بنانا ۔ (٤) شرابِ شعیر پینا ۔

Malt-dust : (n) شعیرہ بنانے میں اناج سے گرنے والا فضلہ ۔

Malt extract : (n) (۱) ایک قسم کا شکر دار اور لعاب دار مادہ شعیرے کے زلال سے حاصل ہوتا ہے ۔ (۲) جوہر شعیر ۔

Malt-floor : (n) (۱) فرش جس پر شعیر کو اگنے کے لئے بچھا دیا جاتا ہے ۔ (۲) شعیرے کی بھٹی کا سوراخ دار فرش ۔

Malt-house : (n) شعیرہ بنانے اور رکھنے کی جگہ ۔

Malt-kiln : (n) شعیرہ سکھانے کی بھٹی ۔

Malt-liquor : (n) شراب شعیر ؛ جو کی شراب ۔

Malt-sugar : (n) (کیمیا) قند شعیر ؛ شکر شعیر ؛ مالٹوز ؛ شعیری شکر ۔

Malt-tax : (n) شعیرہ پر لگنے والا محصول ۔

Malt-vinegar : (n) شعیرے کی تخمیر سے بننے والا سرکہ ۔

Malt-worm : (n) (مجازاً) پکا شرابی ۔

Malta : (n) مالٹا ؛ بحر روم کا ایک جزیرہ ۔

Malta-fever : (n) مالٹی بخار ۔

Maltase : (n) خمیر شعیر ؛ مالٹیز ۔

Maltese : (a) مالٹا یا وہاں کے باشندے سے متعلق ؛ مالٹا کے نائٹ سے متعلق ؛ مالٹی ۔

Maltese : (n) (١) مالٹا کا باشندہ ۔ (٢) مالٹا کا Knight ۔ (٣) مالٹی زبان ۔ (٤) Maltese lace کا مخفف ۔

Maltese cat : (n) مالٹا کی خوبصورت بلی جو پالی جاتی ہے ۔

Maltese cross : (n) دیکھو Cross

Maltese dog : (n) مالٹا کا ایک خوبصورت قسم کا چھوٹا کتا ۔

Maltese lace : (n) ایک قسم کی لیس جس میں بیل بوٹے بنے ہوتے ہیں اور کہا جاتا ہے کہ سب سے پہلے مالٹا میں بنی ۔

Maltese orange : (n) ایک قسم کی نارنگی جو اٹلی میں پیدا ہوتی ہے ۔

Maltha : (n) (١) قیر اور موم کا گارا ؛ موم اور قیر کی گچ ۔ (٢) قیر معدنی ۔

Malthusian : (a) مال تھوسی ؛ مال طوسی ؛ مال تھوس کی تعلیمات سے متعلق ۔

Malthusian : (n) مال طوس کا پیرو (مالطوس نے یہ نظریہ پیش کیا تھا کہ آبادی کا حد سے زیادہ تیزی سے بڑھنا تمدن کے لئے ہلاکت کا پیش خیمہ ہے اس لئے ضبط نفس سے کام لے کر اسے روکنا چاہیئے ۔

Malthusianism : (n) مال طوسیت ؛ مال طوسی نظریہ ؛ بندش آبادی ۔

Maltine : (n) شعیرہ سے تیار کی ہوئی مختلف اشیاء کا تجارتی نام ۔

Malting : (n) (١) اناج کا شعیرہ بنانا ۔ (٢) شعیرے کا گودام یا کارخانہ ۔

Malting - floor : (n) دیکھو Malt-floor

Malting-kiln : (n) دیکھو Malt-kiln

Maltman : (n) شعیرہ ساز ۔

Maltose : (n) دیکھو Malt sugar

Maltreat : (v) بدسلوکی کرنا ؛ بری طرح پیش آنا ؛ برا برتاؤ کرنا ۔

Maltreatment : (n) بد سلوکی ؛ برا سلوک ۔

Maltster : (n) شعیرہ ساز ۔

Malty : (a) (١) شعیرہ دار ؛ شعیرہ سے مشابہ ۔ (٢) شراب شعیر کا عادی ۔ (٣) (عام) بد مست ؛ پئے ہوئے ۔

Malum : (n) جرم ؛ خطا ۔

Malvaceous : (a) (نباتیات) Mallowکی قسم کا (پودا) ۔

Malval : (a) جنس خبازی سے متعلق ۔

Malversation : (n) (١) خیانت عاملانہ ؛ بد دیانتی ۔ (٢) غبن ؛ خیانت ؛ تصرف بیجا ۔

Mam : (n) ماں ؛ اماں ۔

Mama : اماں ؛ اماں جان : امی ؛ امی جان ۔

Mamamouch-i : (n) ایک مضحک ترکی خطاب ۔

Mamelon : (n) (۱) گول ٹیلا ؛ گول پہاڑی ۔(۲) چھوٹی نصف کری بڈی ۔

Mamelonated : (a) گول ٹیلوں سے بھرا ہوا ۔

Mameluco : (n) برازیلی ہندوستانی اور سفید فام نسل کا شخص ۔

Mameluke : (n) (۱) مملوک ؛ اس فوجی جماعت کا ایک رکن جس نے ۱۲۵۲ء میں مصر پر قبضہ کیا تھا ۔ ابتدا میں یہ لوگ کوہ قاف کے رہنے والے غلام تھے ۔ (۲) غلام ۔

Mamilla/Mammilla : (n) (۱) سرپستان ؛ بھٹنی ؛ حلَمہ ۔ (۲) پستانی شکل کا عضو ۔ (۳) (نباتیات) گومڑی : گومڑا ۔

Mam(m)illar : (a) پستانی ؛ پستان کا ؛ پستان نما ؛ پستان اسا ؛ حلمی ؛ پستان نما ؛ گومڑی والا ۔

Mamillary/Mammillary : (a) دیکھو Mammillar

Mamillary brooch : (n) ایک قسم کا بروچ جس میں دو پیالہ نما ٹکڑے ایک دستے کے ذریعہ جڑے رہتے ہیں ۔

Mamillate/Mammilat : (a) (۱) پستان دار ؛ پستان والی ؛ حلمہ دار ۔ (۲) (مرضیات ، ارضیات ، معدنیات) سر پستان کی شکل کا عضو یا حصہ رکھنے والا ۔ (۳) (نباتیات) گومڑی دار ۔

Mamillated/Mammillated : (a) دیکھو Mamillate

Mamillation/Mammillation : (n) (۱) پستان دار ہونا ۔ (۲) گول ابھار یا برآمدگی (جمع) ۔

Mamilliform : (a) پستان نما ؛ تکمہ نما ؛ گومڑی نما ۔

Mamilloid : (a) دیکھو Mamilliform

Mamma : (n) دیکھو Mama

Mamma : (n) (۱) پستان ؛ ممہ ۔ (۲) تھن ؛ ثدی ۔ (۳) چوچی (مرد کی) ؛ نر کا تھن جیسا عضو ۔

Mammal : (n) حیوان پستانیہ ؛ پستان دار ؛ دودھ پلانے والا جانور ۔

Mammalia : (n) ذوات الثدی ؛ پستان داران ؛ دودھ پلانے والے جانور ۔

Mammalian : (a) ذوات الثدی سے متعلق ؛ دودھ پلانے والے جانوروں سے متعلق ۔

Mammalian : (n) حیوان پستانیہ ؛ پستان دار ۔

Mammalifercus : (a) (ارضیات) پستان دار جانوروں والی (جگہ) وہ (زمین) جس میں تھن دار جانوروں کے اجزا ہوں ۔

Mammalogical : (a) علم ذوات الثدی سے متعلق ؛ پستانی حیوانات سے متعلق ۔

Mammalogist : (n) ماہر علم ذوات الثدی ۔

Mammalogy : (n) علم ذوات الثدی ؛ علم پستانی حیوانیات ۔

Mammaplasty : (n) پستان کی پیوندی جراحی ۔

Mammary : (a) پستان کا ؛ تھن کا ؛ پستانی ۔

Mammary gland : (n) پستان ؛ تھن ۔

Mammato : (prefix) سابقہ جو موسمیاتی اصطلاحات کے ساتھ آتا ہے ۔

Mammee : (n) امریکا کے گرم خطے کا درخت جس کا رنگ زرد اور گودا ملائم ہوتا ہے ۔

Mammiferous : (a) پستان دار ؛ تھن دار ۔

Mammiform : (a) تھن جیسا ؛ پستان نما ۔

Mammock : (n) چیتھڑا ؛ دھجی ؛ پارہ ؛ ٹکڑا ۔

Mammock : (v) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ دھجی بنا دینا ۔

Mammodi : (n) ایک قسم کی ململ ۔

Mammon : (n) دولت کا بت ؛ زر علیہ السلام ؛ دولت کا شیطان ؛ مایا ۔

Mammonish : (a) مایا کا ؛ دولت پرستی کا ؛ دولت پرست ۔

Mammonism : (n) زر پرستی ؛ دولت پرستی ۔

Mammonist : (n) زر پرست ؛ دولت کا پجاری ۔

Mammonite : (n) دیکھو Mammonist

Mammonitish : (a) دولت کے بت کی طرح کا ؛ مایا کی طرح کا ۔

Mammose : (a) پستان نما ؛ ابھار والا ۔

Mammose : (n) جوان سنگ ماہی ۔

Mammoth : (n) (۱) ایک قسم کا ہاتھی جس کی نسل اب معدوم ہو چکی ہے ؛ موہاتھی ؛ ماموت ۔ (۲) (امریکا) متحجر مستوبن (ہاتھی سے مشابہ معدوم جانور) ۔

Mammoth : (a) زبردست ؛ بہت بڑا ؛ فیل پیکر ؛ فیل قامت ۔

Mammy : (n) (۱) اماں ؛ امی ؛ اماں جان ؛ امی جان ۔ (۲) (امریکا) دیسی نسل کی انّا یا کھلائی ۔ (۳) حبشی نیگرو عورت ۔

Mampus : (n) تعداد کثیر ؛ مجمع ؛ بھیڑ ؛ انبوہ ۔

Mamsell : (n) دیکھو Mademoiselle

Man : (n) (۱) آدمی ؛ انسان ؛ آدم زاد ؛ بشر ۔ (۲) شخص ۔ (۳) بنی آدم ؛ نوع انسان ؛ نوع بشر ۔ (٤) (مزاحاً) بھلا آدمی ؛ بندۂ خدا ۔ (٥) (مزاحاً یا پیار میں خطاب کے طور پر) میاں صاحب زادے ۔ (٦) کوئی شخص ۔ (۷) مرد ؛ فرد ؛ کس ۔ (۸) (لاحقہ) پیشہ ، عہدہ وغیرہ ظاہر کرنے کے لئے جیسے Clirgyman ۔ (۹) مرد ؛ جواں مرد ؛ بہادر ۔ (۱۰) شوہر ؛ میاں ۔ (۱۱) (تاریخ) (نظام جاگیرداری میں) اسامی ۔ (۱۲) خادم ؛ نوکر ؛ خدمت گار ؛ پیش خدمت ۔ (۱۳) مزدور ۔ (۱٤) (جمع)سپاہی؛ پیادہ یا سوار ؛ جوان ۔ (۱٥) (شطرنج وغیرہ میں) مہرہ ۔ (۱٦) (بہ حالت ترکیبی) جہاز ۔ (۱۷) روح اور جسم (انسانی) ؛ (مزاحاً) جسم کے بیرونی حصے ؛ گمراہ اور ہدایت یافتہ کی روحانی حالت ؛ جسم ؛ ظاہر ۔ (۱۸) انڈر گریجویٹ ؛ طالب علم ۔ (۱۹) (پہاڑوں پر) پتھروں کا گائدم ڈھیر؛ پہاڑ کی چوٹی ۔ (۲۰) اوتار ؛ خالص دماغ ؛ روح ۔

A man : کوئی ؛ کوئی شخص (خصوصاً مرد کے لئے) ۔

As a man : شخصی حیثیت سے ؛ اپنی ذات سے ۔

As one man : یک زبان ہو کر ؛ بہ اتفاق رائے ؛ متفقہ طور پر ۔

Between man and man : آدمی آدمی میں ۔

Every man jack : ہر شخص ؛ ہر کس و ناکس ۔

Little man : میاں صاحب زادے ۔

One's man : پسند کا آدمی ۔

Per man : فی کس ۔

The man : آدمی ؛ شخص ۔

The man for me : (فلاں شخص) میری پسند ہے ۔

To a man : سب کے سب ۔

To become man : آدمی بننا ۔

To be made man : آدمی بنایا جانا ۔

To be man : آدمی بننا ۔

**Man fungus : (n)** (نباتیات) زمین نجمه ؛ ایك قسم كا سماروغ۔

**Man-handle : (v)** (۱) ہاتھ سے چلانا ؛ انسانی قوت سے چلانا ۔ (۲) بری طرح برتنا ۔

**Man-hater : (n)** (۱) بنی نوع انسان سے نفرت کرنے والا ۔ (۲) انسانی محبت سے دور بھاگنے والا ؛ مردم بیزار ؛ اکل کھرا ۔

**Man-hole : (n)** (نالے وغیرہ میں) اتنا بڑا سوراخ جس سے آدمی گذر سکے ؛ مانس موکھا ۔

**Man-hunt : (n)** کسی شخص (خصوصاً مجرم) کی منظم تلاش ۔

**Man-hunter : (n)** آدمی کا شکار کرنے والا خصوصاً آدم خور غلاموں کی تجارت کرنے والا وغیرہ ۔

**Man in blue (n)** (عام) پولس ۔

**Man in the moon : (n)** (۱) چاند کی بڑھیا ۔ (۲) فرضی شخص ۔

**Man in the street : (n)** عام آدمی ۔

**Man jack : (n)** فرد ؛ آدمی ۔

**Man-keen : (a)** انسان پر حملہ کرنے والا (جانور) ؛ غضبناك ؛ جنگلی ۔

**Man machine : (n)** دیکھو Man-engine

**Man-milliner : (n)** (۱) پوشاك بنانے والا ۔ (۲) (تحقیراً) بناؤ سنگار کرنے والا ۔ (۳) (مجازاً) وہ شخص جو چھوٹے چھوٹے کاموں میں وقت صرف کرتا ہے ۔

**Man-millinery : (n)** (تحقیراً) پوشاك ؛ لباس (جس میں آدمی بہت وقت صرف کرتا ہے ) ۔

**Man-mountain : (n)** گلیور کا نام جو لی لی پٹین نے رکھا تھا ۔

**Man-of-all-works :** سبھی طرح کا کام کرنے والا نوکر ۔

**Man of belial :** ناکارہ یا شریر شخص ۔

**To be one s own man :** آزاد ہونا ؛ اپنے فعل کا مختار ہونا ۔ (۲) اپنے آپے میں ہونا ؛ حواس بجا ہونا ۔

**To play the man :** مردانگی دکھانا ۔

**Man : (v)** (۱) (قلعہ میں) فوج رکھنا ؛ (جہاز میں) ملاح وغیرہ رکھنا ۔ (۲) (بحری) (جہاز کے کسی حصے میں) لوگوں کو تعینات کرنا ؛ زور لگانا (رسے وغیرہ پر) ۔ (۳) (عہدے پر) کسی کو مقرر کرنا ۔ (٤) دل مضبوط کرنا ؛ ہمت بندھانا ؛ ہمت کرنا ۔ (٥) (شکرہ بازی) باز کو سدھانا ؛ مانوس بنانا ۔ (٦) آباد کرنا ۔ (٧) مضبوط کرنا ؛ کسنا ۔

**Man-about-town : (n)** دنیا دار اور معاشرت پسند آدمی ۔

**Man and boy : (adv.)** بچپن سے ۔

**Man-ape : (n)** آدم نما ؛ بوزنہ ؛ بن مانس ؛ نسناس ۔

**Man-at-arms : (n)** سپاہی ؛ پورا مسلح سوار ۔

**Man by man :** فرداً فرداً ۔

**Man-child : (n)** لڑکا ۔

**Man-day : (n)** ایك مزدور کا کام (جو ایك دن میں کام کے وقت میں کرے) ؛ روزگار ۔

**Man-eater : (n)** (۱) آدم خور ۔ (۲) آدم خور جانور مثلاً چیتا ، شارك ، شیر اور مگرمچھ وغیرہ ۔

**Man-eating : (n)** آدم خوری ۔

**Man-eating : (a)** آدم خور ۔

**Man-engine : (n)** ایك قسم کی لفٹ جس سے کان کے اندر جاتے ہیں ۔

**Man for man : (n)** ایك کے مقابلہ میں ایك ۔

**Man Friday : (n)** (۱) رابن سن کروسو کا نوکر ۔ (۲) خدمت گار ؛ ہرکامی ؛ ہرکارہ ۔

Man of blood : (n) قاتل ؛ خونی ۔

Man of God : (n) (۱) ولی ؛ بزرگ ؛ خدا رسیدہ ۔ (۲) کلیسا کا عہدہ دار پادری ۔

Man of kent : (n) کینٹ کا باشندہ ۔

Man of law : (n) وکیل ؛ قانون پیشہ ۔

Man of letters : (n) (۱) عالم ؛ فاضل ۔ (۲) مصنف ؛ ادیب ۔

Man of parts : (n) باصلاحیت شخص ؛ قابل ؛ خداداد صلاحیت رکھنے والا ۔

Man of straw : (n) (۱) پُتلا (جس میں بھُس بھر دیتے ہیں) ۔ (۲) خیالی حریف ؛ پیکر خیالی ۔ (۳) نادار ؛ مفلس شخص ۔

Man of the cloth : (n) پادری یا کلیسا کے دوسرے عہدے دار ۔

Man of the house : (n) صاحب خانہ ۔

Man of the world : (n) (۱) دنیادار ؛ جہاں دیدہ ؛ تجربہ کار ۔ (۲) غیر مذہبی شخص ۔

Man of war : (n) جنگی جہاز ؛ مسلح جہاز ؛ فوجی ۔

Portuguese man-of-war : ایک قسم کا مرجانیہ ۔

Man of war's man : (n) جنگی جہاز کا ملاح ۔

Man on horseback (n) : آمر ؛ ڈکٹیٹر ؛ حاکم مطلق (خصوصاً فوجی) مطلق العنان ۔

Man on the street : (n) Man in the street دیکھو

Man power : (n) (۱) قوت انسانی (بطور اکائی) ۔ (۲) آدمیوں کی تعداد فوجی خدمت وغیرہ کے لئے ۔

Man-rope : (n) (بحری) رسّا جو سیڑھی یا کنارے پر آنے جانے کے رستے کی جانب رہتا ہے اور جہاز پر چڑھنے اترنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Man-servant : (n) نوکر ؛ خادم ۔

Man-size/Man sized : (a) (۱) ایک آدمی کے لئے یا ایک آدمی کے لائق ۔ (۲) قد آدم ۔

Man-slaying : (n) قتل انسان ۔

Man-to-man : (a) صاف گویانہ اور ایماندارانہ ۔

Man-trap : (n) آدم گیر بانس یا پھندا جو چوروں وغیرہ کو پکڑنے کے لئے لگا دیتے ہیں ۔

Man-woman : (n) مرد نما عورت ۔

Manacle : (n) (۱) ہتھکڑی ؛ بیڑی ؛ زنجیر ۔ (۲) (جمع) بندش ؛ قید ؛ روک ۔

Manacle : (v) ہتھکڑی ڈالنا ؛ بیڑی ڈالنا ؛ زنجیر ڈالنا ؛ پابہ زنجیر کرنا ۔

Manage : (n) (۱) گھڑ سواری سکھانے کا مدرسہ ۔ (۲) اوزاروں کا شاطرانہ استعمال ۔

Manage : (v) (۱) (اوزار وغیرہ) استعمال کرنا ؛ چلانا ۔ (۲) (کام) انجام دینا ؛ چلانا ؛ انصرام کرنا ؛ سر انجام کرنا ۔ (۳) (گھر بار، ادارے وغیرہ) انتظام کرنا ؛ بندوبست کرنا ؛ نظم و نسق کرنا ۔ (٤) (چوپایوں وغیرہ کو) سنبھالنا ؛ دیکھ بھال کرنا ۔ (٥) (گھوڑے یا انسان کو) قابو میں رکھنا ؛ سدھانا ۔ (٦) (خوشامد درآمد وغیرہ سے) کام نکالنا ۔ (۷) کسی نہ کسی طرح کر لینا ۔ (۸) (ناکافی وسائل سے) کام چلانا ۔ (۹) نمٹنا ؛ بھگتنا ؛ سنبھالنا ۔ (۱۰) عمل کرنا ؛ تیار کرنا (زمین کو) ؛ آمیزش کرنا ؛ ملانا ۔

Manageability : (n) قابل انتظام ہونا ؛ خوش لگام ہونا ؛ فرماں پذیری ۔

Manageable : (a) قابل انتظام ؛ لائق انصرام ؛ مطیع ؛ فرماں پذیر ؛ خوش لگام ؛ سیدھا ۔

Manageableness : (n) دیکھو Manageability

Manageably : (adv.) فرماں پذیری سے ؛ خوش لگامی سے ؛ مطیع ہو کر ۔

Management : (n) (۱) انتظام ؛ انصرام ؛ بندوبست ؛ اہتمام ۔ (۲) زمین تیار کرنا ؛ کھاد ملانا ۔ (۳) چال ؛ ترکیب ؛ جوڑ توڑ ۔ (٤) انتظامی صلاحیت ۔ (٥) مجلس انتظامیہ ؛ مجلس نظما ۔

Managemental : (a) انتظام سے متعلق ؛ انتظامیہ ۔

Manager : (n) (۱) منیجر ؛ منتظم ؛ منصرم ؛ سربراہ کار ؛ مہتمم ۔ (۲) پارلیمنٹ کے کسی ایوان کا رکن جو کسی ایسے کام کے انصرام کے لئے مقرر کیا گیا ہو جسے دونوں ایوانوں سے تعلق ہو ۔ (۳) (قانون) سربراہ کار ؛ وہ شخص جو عام طور پر عدالت کی جانب سے دیوالیہ یا مقروض کارخانے وغیرہ کے انتظام کے لئے مقرر کیا جاتا ہے ۔

Manageress : (n) منتظمہ ؛ منصرمہ ؛ مہتممہ ۔

Managerial : (a) منیجر کا ؛ منتظمانہ ؛ انتظامی ۔

Managership : (n) منتظمی ؛ منصرمی ؛ منیجری ؛ سربراہ کاری ؛ مہتممی ؛ انتظام ۔

Managing : (a) (۱) انتظامی ۔ (۲) کفایت شعار ۔ (۳) خوشامد وغیرہ سے کام نکالنے والا ۔

Manakin/Manikin : (n) امریکا کی ایک خوش رنگ چھوٹی عصفوری چڑیا ۔

Manatee/Manati/Manatin : (n) مناتی ؛ جل گائے ؛ سمندری گائے (ایک نبات خور سمندری جانور) ۔

Manatee-grass : (n) جزائر شرق الہند کا ایک بحری پودا ۔

Manche/Maunche : (n) (نقابت) آستین (بطور مارکہ) ۔

Manchester : (n) مانچسٹر ؛ لنکا شائر کے ایک شہر کا نام ۔

Manchester policy : (n) عدم مداخلت اور نفع ذاتی کی پالیسی ۔

Manchester school : (n) مذہب مانچسٹر ؛ آزادانہ تجارت اور اصول عدم مداخلت کے حامی ۔

Manchester wares : (n) مانچسٹر میں بننے والے سوتی سامان ۔

Manchineel : (n) منچی نیل ؛ جزائر غرب الہند کا ایک درخت جس کا دودھ زہریلا اور پھل تلخ ہوتا ہے ۔

Manchu : (n) منچوریا کے منگول ۔

Mancipable : (a) انتقال یا بیع کئے جانے کے لائق ۔

Mancipate : (v) (قانون روما) انتقال یا بیع کرنا ۔

Mancipation : (n) (۱) انتقال یا بیع ؛ قدیم روما میں جائداد کو منتقل کرنے کا ایک طریقہ ۔ (۲) غلامی ؛ غلام بنانا ۔

Mancipatory : (a) انتقال یا بیع یا غلامی سے متعلق ۔

Manciple : (n) کالج اور Inn of court وغیرہ کا وہ عہدہ دار جو مطبخ کے لئے جنس خریدتا ہے ؛ داروغہ ؛ سربراہ کار ۔

Mancunian : (a) مانچسٹر کا ؛ مانچسٹر کے گرامر اسکول کا ۔

Mancunian : (n) مانچسٹر کا باشندہ ؛ مانچسٹر کے گرامر اسکول کا طالب علم ۔

-mancy : (suffix) لاحقہ بہ معنی "پیش گوئی بذریعہ ..... 

Mandaean : (n) (۱) اس باطنی فرقے کا رکن جو عراق عرب میں اب تک موجود ہے ۔ (۲) اس فرقے کی زبان ۔

Mandament : (n) حکم ؛ ہدایت ۔

Mandamus : (n) (قانون) وہ حکم نامہ جو کسی عدالت عالیہ کی جانب سے کسی عدالت ماتحت کے نام صادر ہوتا ہے ؛ روبہ کار عدالت بالا ؛ حکم نامہ ۔

Mandamus : (v) حکم دینا ؛ جبر کرنا ؛ دباؤ ڈالنا ۔

Mandar : (v) جارحانہ حملہ کر کے سانڈ پر قابو پانا (سانڈ اور آدمی کی لڑائی Bullfight میں) ۔

Mandarin : (n) (۱) ماندرین ؛ چین کے عمال کے نو طبقوں میں سے کسی طبقے کا عامل ۔ (۲) ضابطہ پرست حاکم ۔ (۳) باوقار شخص ۔ (٤) ایک گڈا جسے چینی لباس پہناتے ہیں اور اسکا سر ہلتا ہے ۔ (٥) چین کے افسرانہ اور تعلیم یافتہ طبقے کی زبان ۔ (٦) Mandarin porcelain کا مخفف ۔

Mandarin/Mandarine : (n) (۱) چھوٹی چپٹی شوخ رنگ کی نارنگی ۔ (۲) نارنجی رنگ جو تارکول سے نکلتا ہے ۔ (۳) ایک قسم کی شراب ۔

Mandarin duck : (n) رنگین اور چمکیلے پروں والی بط کی ایک قسم ۔

Mandarin jar : (n) جاپانی چینی مٹی کا مرتبان ۔

Mandarin porcelain : (n) جاپان کے چینی مٹی کے ظروف جن پر گلوں کی تصویریں بنی رہتی ہیں ۔

Mandarin-vase : (n) جاپانی چینی مٹی کا گلدان ۔

Mandarinate : (n) ماندرین کا عہدہ ۔

Mandarinic : (a) ماندرین سے متعلق ۔

Mandarining : (n) ریشم یا اون کو نارنجی رنگ میں رنگنے کا ایک عمل ۔

Mandarinism : (n) ماندرین کی حکومت ؛ ماندرین کا نظام ۔

Mandarinship : (n) ماندرین کا عہدہ ۔

Mandatary : (n) کوئی شخص یا حکومت جسے کسی جائداد یا علاقے کے انتظام کا اختیار تفویض کیا جائے ؛ متولی ؛ حکم بردار ۔

Mandate : (n) (۱) حاکم ؛ عدالت کا حکم ؛ ہدایت ۔ (۲) حق وکالت ؛ انجمن اقوام کی طرف سے کسی ریاست کو کسی ملک پر حکومت کرنے کا عارضی اختیار ۔ (۳) حکم ؛ فرمان ۔ (٤) پاپائے اعظم کا فتویٰ ۔ (٥) (قانون) معاہدہ جس کی رو سے کوئی شخص بلامعاوضہ کسی خدمت کے انجام دینے کا اقرار کرے ۔ (٦) سیاسی امور کے متعلق ہدایت جو انتخاب کرنے والے پارلیمنٹ کے ممبر کو دیں۔(۷) کسی شخص کو رفیق کلیہ بنانے یا سند دینے کے لئے شاہی حکم۔ (۸) بلا معاوضہ ضمانت دینے کا معاوضہ ۔ (۹) کسی ملک کے انتظام سنبھالنے کے لئے دیا ہوا لیگ آف نیشن کا اختیار ۔

Mandate : (v) (۱) کسی ملک کو عارضی طور پر کسی ریاست کی حکومت میں دینا ۔ (۲) وعظ کو یاد کرلینا ۔

Mandatee : (n) جسے حکم دیا جائے ؛ جسے اختیار دیا جائے ۔

Mandator : (n) ہدایت یا اختیار دینے والا ۔

Mandatory : (a) (۱) حکم یا فرمان سے متعلق ۔ (۲) لازمی ؛ واجب ۔ (۳) جمعیت اقوام (لیگ آف نیشن) کے اختیار سے متعلق ۔

Mandatum (n) دیکھو Mandate

Mandelic acid : (n) امگڈلین پر ہائڈرو کلورک ایسڈ کے عمل سے پیدا ہونے والا ترشہ ۔

Mandible : (n) (۱) جبڑا ؛ دودھ پلانے والے جانوروں اور مچھلیوں کا نیچے کا جبڑا ؛ فک اسفل ۔ (۲) (چونچ کا) اوپر یا نیچے کا حصہ ؛ فک طیر ۔ (۳) (کیڑوں کے) اوپر کے جبڑوں میں سے کوئی ایک جبڑا ۔

Mandibular/Mandibulary : (a) جبڑے سے متعلق ؛ جبڑا سا ؛ فکی ۔

Mandibulate : (a) جبڑے دار ؛ داڑھ سا ۔

Mandibulated : (a) دیکھو Mandibulate

Mandibuliform : (a) (حشریات) جبڑے کا سا ؛ جبڑے کی شکل کا ۔

Mandibulo - : (prifix) سابقہ بہ معنی جبڑے سے متعلق اور ...... ۔

Mandil : (n) پگڑی ؛ صافہ ۔

Mandioca : جزائر غرب الہند کا پودا جس کے نشاستے کی روٹی پکائی جاتی ہے ؛ کساوا ؛ ات کھٹ ۔

Mandola/Mandora : (n) سارنگی کی قسم کا بڑا باجا ۔

Mandolin/Mandoline : (n) چسکارا ؛ چھوٹی سارنگی ؛ سارنگی کی قسم کا باجا جس میں چار سے چھ تک تار ہوتے ہیں ۔

Mandolinist : (n) چسکارا بجانے والا ۔

Mandom : (n) (۱) نوع انسان ؛ نوع بشر ؛ بنی آدم ؛ نسل انسان ۔ (۲) مرد ؛ جنس ذکور ۔

Mandore : (n) دیکھو Mandola

Mandragora : (n) (۱) مردم گیاہ ؛ ایک خواب آور اور قے آور زہریلا پودا (مشہور ہے کہ اس کی جڑ کی شکل انسان کی سی ہوتی ہے اور جب اکھاڑی جاتی ہے تو چیخنے کی آواز نکلتی ہے) نفاح ۔

Mandrake : (n) دیکھو Mandragora

Mandrake apple : (n) مردم گیاہ کا پھل ۔

Mandrel/Mandril : (n) (۱) خراد کا محور ؛ سنبہ ۔ (۲) لوہے کا اسطوانی کھونٹا جس پر رکھ کر دھات وغیرہ کی چیزیں گھڑی جاتی ہیں ۔ (۳) کان کنوں کی کدال ؛ کلنگ ۔ (٤) گول آرے کا محور ۔

Mandrel-lathe : (n) خراد جس پر کھوکھلی چیزیں بناتے ہیں ۔

Mandrill/Mandril : (n) دیکھو Maimon

Mandrin : (n) قناطیر کا تار ۔

Manducate : (v) چبانا ؛ کھانا ۔

Manducation : (n) چبانا ؛ چبائی ۔

Manducatory : (a) چبانے کا ؛ چبانے سے متعلق ؛ چبانے والا ۔

Mane : (n) (۱) یال ؛ ایال ؛ گردن کے بال ۔ (۲) (زراعت) کھیت کی نالیوں کے درمیان ابھرا ہوا حصہ یا پودوں کی ٹھُنٹھ یا گھاس جو کھیت کاٹنے والے چھوڑ دیتے ہیں ۔

- mane : (suffix) (سابقہ) بعض فرانسیسی الفاظ کے آخر میں آتا ہے ۔

Maned : (a) ایال دار ۔

Maneen : (n) چھوٹا آدمی ؛ بونا ۔

Manege : (n) (۱) گھڑ سواری کا مدرسہ ۔ (۲) سدھے ہوئے گھوڑوں کی چال ۔ (۳) سواری ؛ شہ سواری ۔

Maneh : (n) ایک عبرانی سکہ یا وزن ۔

Maneless : (a) بے ایال ۔

Manerial : (a) جاگیردارانہ ؛ تعلقہ دارانہ ؛ جاگیر کا ؛ تعلقے کا ۔

Manes : (n) (۱) ارواح (مرد گاہ) ؛ بزرگوں کی پاک روحیں ۔ (۲) مردوں کی روحیں جن کی پرستش کی جائے ۔

Manful : (a) جواں مرد ؛ بہادر ؛ شجاع ؛ ارادے کا پکا ؛ بات کا دھنی ؛ راسخ الارادہ ۔

Manfully : (adv.) مردانہ ؛ مردانہ وار ؛ شجاعانہ ؛ بہادرانہ ؛ ہمت و استقلال سے ۔

Manfulness : (n) بہادری ؛ شجاعت ؛ جواں مردی ؛ عزم و استقلال ۔

Manga : (n) (۱) پونچو ؛ جنوبی امریکا کا چوغہ (کپڑے کا مستطیل ٹکڑا جس کے بیچ میں گریبان ہوتا ہے) ۔ (۲) اس قسم کا چوغہ جو سائیکل پر بیٹھتے وقت پہنا جاتا ہے ۔

Manga : (n) (۱) آم ؛ انبہ ۔ (۲) آم کا درخت ۔ (۳) کھیرا ،

خربوزہ ، تربوز وغیرہ کا اچار۔

Mangabey : (n) افریقہ کا لمبی دم والا بندر۔

Mangan - : (prefix) سابقہ بہ معنی "میگنیز"۔

Mangan-amphibole : (n) میگنیز کا سلیکٹ جس کا رنگ گلابی ہوتا ہے ؛ گلابی میگنیز۔

Manganase : (n) (کیمیا) میگنک ایسڈ (Manganic acid) کا نمک۔

Manganese : (n) (۱) میگنیز ؛ ایک سیاہ دھات جو شیشہ گری کے کام آتی ہے ۔ (۲) فولاد میں سختی پیدا کرنے والا بھرتی عنصر۔

Manganese bronze : (n) (۱) میگنیزی کانسی زنگ۔ (۲) میگنیز، تانبہ اور جستے کا بھرت۔

Manganese green : (n) بیریم کے میگنیز سے حاصل کیا ہوا سبز رنگ۔

Munganese steel : (n) لوہا اور میگنیز کا لوچدار بھرت۔

Manganesian : (a) میگنیز کا ؛ مینگنیزی۔

Manganes (e) ous acid : (n) میگنس ایسڈ (Manganous acid) ۔

Manganic : (a) ان مرکبات سے متعلق جس میں میگنیز ہو۔

Manganic acid : (n) ایک ترشہ $H_2MnO_4$ ۔

Manganiferous : (a) میگنیز دار یا میگنیززا ۔

Manganin : (n) تانبہ ، میگنیز اور نکل کا بھرت ؛ میگنین۔

Manganite : (n) کچا میگنیز ؛ میگنائٹ۔

Manganium : (n) ایک فلزی عنصر جس کا سیاہ میگنیز آکسائڈ ہے ۔

Manganous : (a) میگنیز کی طرح کا ؛ میگنیز دار ؛ جس میں میگنیز ہو۔

Mange : (n) (۱) جلد کی ایک بیماری جو اون دار جانوروں کو ایک طفیلی کیڑے سے ہو جاتی ہے ؛ ایک قسم کی خارش ؛ جرب الحیوانات۔ (۲) جلد کی خرابی یا کھجلی۔

Mangel/Mangold : (n) Mangel-wurzelکا مخفف۔

Mangel-wurzel/Mangold-wurzel : (n) چقندر کی ایک بڑی قسم جسے جانور کھاتے ہیں۔

Manger : (n) (۱) دانہ کھانے کا برتن ؛ چارہ کھلانے کا برتن ؛ کونڈا ؛ ناند ؛ کٹھرا ؛ چرنی ؛ کھُرلی۔ (۲) (بحری) جہاز کے ماتھے کا چھوٹا کھڑا تختہ جس پر لنگر کی زنجیر رکھی جاتی ہے ۔

Mangily : (adv.) خارشتیوں کی طرح۔

Manginess : (n) خارشتی پن۔

Mangle : (n) گرنا ؛ منطقہ حارّہ کا درخت جس کی چھال چمڑا رنگنے اور دوا کے کام آتی ہے ۔

Mangle : (n) (۱) کل دار استری ؛ استری کرنے کی کل۔ (۲) کلف کاری کی مشین۔

Mangle : (v) (۱) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ پرزے پرزے کرنا ؛ دھجیاں اڑانا ؛ دھجی دھجی کرنا ؛ زخموں سے چور کر دینا ؛ قیمہ کردینا ۔ (۲) کاٹ پیٹ کر خراب کردینا ؛ صورت بگاڑ دینا ۔ (۳) (عبارت وغیرہ کو کثرت اغلاط سے) مسخ کر دینا ؛ (غلط تلفظ سے لفظ کو) کچھ کا کچھ کر دینا ؛ بدل دینا ۔

Mangle : (v) (۱) کپڑوں پر کل کے ذریعہ استری کرنا ۔ (۲) جستے کو پیٹ کر چپٹا کر دینا ۔

Mangle-wheel : (n) ایک پہیا جو استری کو آگے پیچھے حرکت کراتا ہے ۔

Mango : (n) دیکھو Manga

Mango-bird : (n) پلیلک۔

Mango-fish : (n) سنہرے رنگ کی مچھلی جو ہندوستان میں ہوتی ہے ۔

Mango (tree) trick : (n) آم کا شعبدہ ؛ نظر بندی کر کے آم کا درخت اگا کر دکھانا ۔

Mango-squash : (n) آم کا فشردہ ۔

Mangonel : (n) (تاریخ) منجنیق ؛ پتھر پھینکنے کی کل جو لڑائی میں استعمال ہوتی ہے ۔

Mangosteen/Mangostan : (n) مینگوسٹین ؛ جزائر شرق الہند کا ایک درخت جس کے پھل کا رنگ گہرا سرخ ہوتا ہے ؛ اس درخت کا پھل ۔

Mangrove : (n) دیکھو Mangle

Mangue : (n) دیکھو Kusimanse

Mangy : (a) (۱) خارشتی ؛ جسے خارشت کی بیماری ہو ؛ خارشت کی طرح ۔ (۲) خستہ حال ؛ غلیظ ؛ گھناؤنا ؛ ذلیل ؛ حقیر ۔ (۳) کمینہ ۔

Manhood : (n) (۱) مرد ہونا ؛ مردمی ؛ مردانگی ؛ جواں مردی ؛ بہادری ۔ (۲) انسانیت ؛ آدمیت ؛ رجولیت ۔ (۳) بلوغ ۔ (٤) مردانہ عضو تناسل ۔ (٥) مرد ( بالغ) ۔

Manhood suffrage : (n) مردوں کا عام حق رائے دہندگی (جو سوائے مجرموں اور پاگلوں کے ہر مرد کو حاصل ہے) ۔

Mani : (n) مونگ پھلی ۔

Mania : (n) (۱) خبط ؛ جنون ؛ سودا ؛ مالیخولیا ؛ مانیا ۔ (۲) (کسی کام میں) حد سے زیادہ جوش یا انہماک ؛ حد سے زیادہ محبت ؛ خبط ۔

-mania : (suffix) (۱) (لاحقہ) (۱) اقسام جنوں کے ناموں کے آخر میں آتا ہے ۔ (۲) حد سے زیادہ شوق ؛ حد سے زیادہ محبت ، خبط ، شوق کے معنی ظاہر کرتا ہے ۔

Maniac : (a & n) (۱) خبطی ؛ سودائی ؛ جنون ؛ جنونی ۔ (۲) شوریدہ سر ؛ سخت جذبے کی حالت میں ۔

Maniac : دیکھو Mania

Maniacal : (a) مجنونانہ ۔

Maniacally (adv.) مجنونانہ طور پر ؛ اضطراری حالت میں ۔

Manic-depressive psychosis : (n) دوری اختلال دماغی ۔

Manicate : (a) (نباتیات) نمدہ پوش ۔

Manichaean/Manichean : (a) مانویت پرست ؛ دین مانی سے متعلق ۔

Manichaeism/Manicheism : (n) مانویت ؛ دین مانی ؛ مذہب مانی (ایک مذہب جو چوتھی اور پانچویں صدی عیسوی میں رائج تھا جس میں ایزد و اہرمن دونوں حی و قیوم مانے جاتے تھے) ۔

Manichaeist : (n) مانویت کا پیرو ؛ مانویت پرست ؛ مانی کا مقلد ؛ مانوی ۔

Manichee : (n) دیکھو Manichaeist

Manicure : (n) ہاتھوں اور ناخنوں وغیرہ کی صفائی ؛ ناخن تراشی ؛ ناخن تراش ؛ ہاتھوں اور ناخنوں وغیرہ کی صفائی کرنے والا ۔

Manicure : (v) ناخن تراشنا ؛ ہاتھوں اور ناخنوں کی صفائی وغیرہ کرنا ۔

Manicurist : (n) دیکھو Manicure

Maniere criblee : (n) نقاشی کا ایک طریقہ جو پندرھویں صدی عیسوی میں رائج تھا ۔

Manifest : (n) جہاز کے مال کی فہرست ۔

Manifest : (a) ظاہر ؛ صاف ؛ واضح ؛ آشکار ؛ آشکارا ؛ عیاں ؛ روشن ؛ ہویدا ؛ بین ۔

Manifest : (v) (۱) ظاہر کرنا ؛ عیاں کرنا ؛ آشکار کرنا ۔ (۲) ثابت کرنا ؛ ثبوت ہونا ؛ دلیل ہونا ۔ (۳) اپنے افعال سے ظاہر کرنا ؛ دکھانا ۔ (٤) ظاہر ہونا ؛ عیاں ہونا ؛ ترشح ہونا ۔ (٥) جہاز کی مالی فہرست میں درج کرنا ۔ (٦) (سیاسی پارٹی وغیرہ کا) عام جلسے وغیرہ میں اظہار رائے کرنا ۔ (۷) (بھوت کا) نظر آنا ۔ (۸) (تاریخ) (ہسپانی قانون) ملزموں کو جج کے (فیصلے) کے اثر سے محفوظ رکھنا اور انہیں مخصوص جیل میں بند کر دینا جو جج کے دسترس سے باہر ہو ۔

Manifest content : (n) (تحلیل نفسی) بارزخواب ۔

Manifestation : (n) (۱) اعلان ؛ منشور ؛ محضر ۔ (۲) مظاہرہ ۔ (۳) ظہور ؛ تجلیٰ ۔ (٤) (تاریخ) (ہسپانوی قانون) ملزموں کو جج کے (فیصلے) کے اثر سے محفوظ رکھنے کا ایک خاص طریقہ ؛ مخصوص جیل جس میں ایسے ملزموں کو بند کرتے ہیں ۔ (٥) تجسیم ؛ روحوں کو جسمانی شکل میں ظاہر کرنا ۔

Manifestative : (a) اظہاریہ ؛ اظہار رائے کا ۔

Manifestly : (adv.) برملا ؛ بد یہی طور پر ؛ صریحاً ؛ واضح طور پر ؛ علانیہ طور پر ۔

Manifestness : (n) ظہور ؛ ظاہر ہونا ؛ اظہار ؛ عیاں ہونا ۔

Manifesto : (n) اعلان ؛ منشور ؛ محضر ؛ اعلانیہ ۔

Manifold : (a) (۱) گو نا گوں ؛ بو قلموں ؛ رنگا رنگ ؛ طرح طرح کا ۔ (۲) قسم قسم کا ؛ چند در چند ؛ متنوع ۔

Manifold : (n) (۱) گو نا گوں چیز ؛ متنوع قسم کی چیز ۔ (۲) بہت سے سوراخوں والی نلکی ۔ (۳) آلہ' نقل گیر سے بنائی ہوئی نقل ۔ (٤) (ریاضیات) ایک ریاضیاتی تصور جس میں وقت اور فاصلہ گو نا گوں ہوتے ہیں ۔ (٥) (فلسفہ) احساسات کا مجموعہ ۔

Manifold : (n) امعاء ؛ انتڑیاں ؛ خصوصاً جگالی کرنے والے جانوروں کا تیسرا معدہ ۔

Manifold : (v) (خطوط وغیرہ کی) کئی نقلیں تیار کرنا ۔

Manifold paper : (n) (۱) کاربن لگا ہوا کاغذ (جس سے نقل اتارتے ہیں ۔ (۲) پتلا کاغذ جس پر نقل اتاری جاتی ہے ۔

Manifold writer : (n) (آلہ) نقل گیر ۔

Manifold writing : (n) نقل اتارنا ؛ نقل گیری ۔

Manifoldly : (adv.) کئی طرح سے ۔

Manifoldness : (n) طرح طرح کا ہونا ؛ تنوع ۔

Maniform : (a) دست نما ؛ (حشریات) چنگالی ۔

Manikin : (n) (۱) بونا ؛ ٹھگنا آدمی ۔ (۲) (جسم انسانی کا تشریحی) ڈھانچہ ۔ (۳) مجسمے وغیرہ کا ابتدائی ڈھانچہ ۔

Manikin : (n) دیکھو Manakin

Manikin : (a) بونا ؛ کوتاہ قد ؛ بہت چھوٹا ؛ لاغر ۔

Manilio : Quadrolle اورOmbre (تاش کے کھیل) میں دوسرے نمبر کا تُرپ یا ٹیپ کا پتا ۔

Manilla : (n) دھات کا کنگن جو بعض افریقی قومیں پہنتی ہیں اور سکے کی جگہ مبادلے کے لئے استعمال کرتی ہیں ۔

Manilla/Manila : (n) (۱) منیلا ؛ جزائر فلپائن کا دارالحکومت ۔ (۲) منیلوی چرٹ ۔ (۳) منیلوی سنئی جس سے چٹائیاں ، رسیاں وغیرہ بنتی ہیں ۔

Manille : (n) دیکھو Manilio

Manioc/Mandioc : (n) دیکھو Mandioca

Maniple : (n) (۱) (قدیم روما) فوج کا دستہ جس میں ٦٠ یا ۱۲۰جوان ہوتے تھے ۔ (۲) کلیسائی لباس کا ایک جزو (جو عشائے ربانی کے وقت استعمال ہوتا ہے) ؛

عشائیہ (کپڑے کی گز بھر لمبی دھجی جو بائیں بازو پر لٹکتی رہتی ہے) ۔

Manipular : (a) (۱) قدیم روما کے فوج کے دستے سے متعلق جس میں ٦٠ یا ١٢٠ جوان ہوتے تھے ۔ (۲) اس دستے کا سپاہی ۔

Manipulate : (v) (۱) سلیقے سے استعمال کرنا یا برتنا ۔ (۲) (خوش أسلوبی سے) انجام دینا (کام کو) ؛ سبکدستی سے کرنا ؛ بڑی خوبی سے نپٹانا ؛ سلجھانا ؛ بحث کرنا (مسئلے پر) ۔ (۳) (کسی شخص سے کسی ترکیب سے یا نا جائز اثرات سے) کام نکالنا ؛ ہموار کرنا ؛ ساز باز کرنا ؛ جوڑ توڑ کرنا ۔

Manipulation : (n) (۱) استعمال ؛ برتنے کا طرز یا سلیقہ ۔ (۲) کسی مسئلے کی بحث ؛ جوڑ توڑ ؛ ساز باز ؛ کارستانی ۔ (۳) (جراحی) جسم کے کسی حصے کا ہاتھ سے جانچ کرنا ۔ (٤) دوا تیار کرنا ۔

Manipulative : (a) سبکدستی کا ؛ ہوشیاری کا ۔

Manipulator : (n) برتنے والا ؛ جوڑ توڑ کرنے والا ؛ تدبیر سے کام نکالنے والا ۔

Manipulatory : (a) دیکھو Manipulative

Manis : (n) مور خور ؛ مانس ۔

Manism : (n) ارواح پرستی ؛ اجداد پرستی ۔

Manitou/Manito/Manitu/Maneto : (n) (۱) روح ؛ بھوت ؛ پریت ؛ آسیب ۔ (۲) کوئی شے جس میں مافوق الفطرت قوت ہو ۔

Manitrunk : (n) (حشریات) سینے کا اگلا حلقہ ۔

Mankie : (n) دیکھو Calamanco

Mankin : (n) دیکھو Manikin

Mankind : (n) دیکھو Mandom

Manless : (a) غیر آدمی کے ۔

Manlike : (a) (۱) انسانیت کا ؛ آدمیت کا ؛ انسانی ؛ بشری ۔ (۲) انسانوں کا سا ؛ جس میں انسانی خوبیاں یا کمزوریاں ہوں ۔ (۳) مردانی ۔

Manlike : (adv.) دیکھو Manfully

Manlikely : (adv.) انسان کی طرح ۔

Manlikeness : (n) بشریت ؛ آدمی کی طرح ہونا ۔

Manlily : (adv.) مرد کی طرح ؛ مردانہ وار ؛ شجاعانہ طور پر ۔

Manliness : (n) مردمی ؛ مردانگی ؛ جواں مردی ؛ دلیری ؛ بہادری ؛ شجاعت ؛ مرد صفت ہونا ۔

Manling : (n) مردک ؛ چھوٹا آدمی ۔

Manly : (a) (۱) مردانہ ؛ دلیرانہ ؛ بہادرانہ ؛ شجاعانہ ؛ شریفانہ ؛ جواں مرد ؛ بہادر ۔ (۲) (عورت) مرد صفت ؛ مرد سیرت ۔ (۳) مرد کے لئے موزوں ۔

Manly : (adv.) مردانہ وار ؛ بہادری سے ۔

Manna : (n) (۱) من ؛ من و سلویٰ ؛ وہ خوراک جو خدا نے بنی اسرائیل کو صحرائے سینا میں عطا فرمائی تھی ۔ (۲) روحانی غذا خصوصاً عشائے ربانی ؛ نعمت ایزدی ۔ (۳) شیر خشت ۔ (٤) من البنات ۔ (٥) ایک قسم کی گھاس ۔

Australian manna : بعض قسم کے یوکلپٹس سے نکلنے والا مادہ ۔

Briancon manna : سیاہ کاج سے نکلنے والا مادہ ۔

Persian manna/Hebrew manna/Jew's manna/Mount Siai's manna : ترنجبین ۔

Manna-croup : (n) گیہوں کا روا ؛ سوجی ۔

Manna-grass : (n) علف من ؛ من گیاہ ۔

Manna-seeds : (n) علف من کا بیج ۔

Manna sugar : (n) قند شیر خشت ۔

Mannequin : (n) وہ عورت یا مرد جس کا کام یہ ہے کہ درزیوں وغیرہ کی دکان پر پوشاک خریداروں کو پہن کر دکھائے ۔

Mannequin : (n) دیکھو Manikin

Manner : (n) (۱) طور ؛ طریقہ ؛ انداز ؛ طرز ۔ (۲) چال ڈھال ؛ وضع قطع ؛ رکھ رکھاؤ ۔ (۳) (جمع) طرز معاشرت ؛ اخلاق و عادات ؛ آداب و رسوم ۔ (٤) (جمع) اطوار ؛ برتاؤ ؛ طور طریقہ ؛ ڈھنگ ؛ تہذیب ؛ تمیز ؛ شائستگی ۔ (٥) اُسلوب بیان ؛ طرز ادا ؛ انداز فن ۔ (٦) (ادب یا آرٹ میں) ایک مخصوص طرز کا جا و بیجا استعمال ؛ بیان یا ادا کا خاص ڈھب ؛ تکیہ' فن جس سے جاو بیجا کام لیا جائے ۔ (۷) قسم ؛ طرح ۔

Adverb of manner : متعلق فعل جس سے کیفیت ظاہر ہو ۔

All manners of : ہر طرح کا ۔

By on (or any) manner of means : مطلق نہیں ؛ ہرگز نہیں ؛ قطعاً نہیں ۔

In a manner : ایک طرح سے ؛ ایک حد تک ۔

In a manner of speaking : گویا ۔

In like manner : اسی طرح سے ۔

No (or any) manner of : کسی طرح کا نہیں ۔

To the manner born : (۱) (شیکسپیر) ایک خاص خاندان میں پیدا ہونے کی وجہ سے کسی رسم کی پابندی پر مجبور ۔ (۲) کسی رتبے کے لئے خلقی طور پر موزوں ۔

Manner of speaking : طرز گفتگو ؛ اسلوب بیان ۔

Mannered : (a) (اُسلوب بیان ، مصنف ، صناع وغیرہ) کسی مخصوص طرز کا جا و بیجا استعمال کرنے والا ؛ تکیہ' فن رکھنے والا ۔

Ill mannered : بدتمیز ؛ غیر مہذب ؛ بد تہذیب ۔

Well mannered : خوش اطوار ؛ تمیز دار ۔

Mannerism : (n) (۱) ادب یا آرٹ میں کسی مخصوص طرز کا جا و بیجا استعمال ۔ (۲) بیان یا ادا کا خاص ڈھب ؛ تکیہ' فن جس سے جاو بیجا کام لیا جائے؛ اطواریت ؛ گفتگو یا اشارے کا ڈھب (خصوصاً ادا کار کا) ۔

Mannerist : (n) تکیہ' فن سے کام لینے والا ۔

Manneristic/-al : (a) جس میں تکیہ' فن سے کام لیا گیا ہو ۔

Mannerless : (n) بد تہذیب ؛ بد تمیز ؛ ناشائستہ ؛ گنوار ؛ کندہ' ناتراش ۔

Mannerliness : (n) تہذیب ؛ شائستگی ؛ خوش خلقی ؛ تمیز داری ۔

Mannerly : (a) مہذب ؛ شائستہ ؛ تمیز دار ؛ خلیق ؛ خوش خلق ۔

Mannerly : (adv.) خوش خلقی سے ؛ شائستگی سے ؛ تہذیب سے ۔

Mannersome : (a) دیکھو Mannerly

Manness : (n) انسان کی امتیازی خصوصیت ۔

Mannide : (n) قند شیر خشت کو Butyric acid کے ساتھ گرم کرنے سے حاصل ہونے والا شیرے کا سا مادہ ۔

Mannie : (n) (۱) بونا ؛ پست قد ۔ (۲) چھوکرا ؛ لونڈا ۔

Manning : (n) (۱)آدمی مہیّا کرنا ۔ (۲) عملہ ۔

Mannish : (a) (۱) (عورت کے لئے) مردانی ؛ مردوں کی سی ۔ (۲) مردوں سے مخصوص ؛ مردانہ ۔

Mannishly : (adv.) مردانہ پن کے ساتھ ۔

Mannishness : (n) مردانہ پن ۔

Mannite : (n) (کیمیا) شیر خشت کی شکر ۔

Mannite sugar : (n) دیکھو Mannite

Mannitic : (a) شیر خشت سے حاصل شدہ ۔

Manoeuvrable : (a) (ہوائی جہاز ، موٹر وغیرہ) جسے آسانی سے خاص طور پر حرکت میں لایا جا سکے ۔

Manoeuvre/Manoeuver : (n) (۱) حرکت عسکری ؛ بحری افواج یا جہازوں کے بیڑے کی نقل و حرکت کسی خاص نقشے کے مطابق ۔ (۲) چال ؛ داؤ ؛ گھات ؛ جوڑ ۔ (۳) تدبیر ؛ ترکیب ؛حکمت ۔

Manoeuvre : (v) (۱) حرکت عسکری یا بحری کرنا ؛ فوج یا جہاز کے بیڑے کا کسی خاص نقشے کے مطابق حرکت کرنا ۔ (۲) داؤ کرنا ؛ گھات کرنا ؛ جوڑ چلنا ۔ (۳) جوڑ توڑ یا حکمت عملی سے مجبور کر دینا (کسی شخص کو کسی کام پر) ۔ (٤) خوش اُسلوبی سے کام کرنا یا کام نکالنا ۔

Manoeuvrer : (n) (۱) حرکت عسکری یا بحری کرنے والا ۔ (۲) داؤ کرنے والا ؛ چال باز ؛ عیار ۔

Manoir : (n) فرانس میں جاگیر دار کا محل یا ڈیوڑھی ۔

Manometer : (n) فشار گیس پیما ؛ دباؤ پیما ۔

Manometric/Manometrical : (a) فشار پیما کا ۔

Manometric flame : (a) فشاری شعلہ ؛ شعلہ جو امواج صوت کے ذریعہ تھر تھراتا ہے اور آواز کا تجربہ کرنے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Manor : (n) جاگیر ؛ تعلقہ ؛ علاقہ ۔ (۲) پولیس کا علاقہ ؛ پولیس کے انتظام کی مقامی اکائی ۔

Lord of the manor : جاگیر دار ؛ تعلقہ دار ۔

Manor-house : (n) تعلقہ دار کا محل ؛ جاگیر دار کی ڈیوڑھی ۔

Manor place : (n) دیکھو Manor house

Manorial : (a) دیکھو Manerial

Manorial system : (n) جاگیری طریقہ ؛ جاگیری نظام ۔

Manostat : (n) کسی احاطے کے اندر دباؤ کو مستقل طور پر قائم رکھنے کا ایک طریقہ ۔

Manque : (a) جو ہو سکتا تھا مگر نہیں ہے ۔

Mansard : (n) منساردی چھت ؛ دو رویہ سلامی چھت جس کے ہر رخ پر دو ڈھال ہوتے ہیں اوپر والا کم اور نیچے والا زیادہ ڈھلوان ہوتا ہے ۔

Manse : (n) کرجے سے متعلق مکان ؛ (اسکاچستان) حلقے کے پادری کا مکان ۔

Manshift : (n) کام کی ایک اکائی (ایک بدل چوکی میں ایک آدمی کے ذریعہ کیا ہوا کام) ۔

Mansion : (n) (۱) بڑا مکان ؛ محل ؛ قصر ؛ حویلی ؛ محل سرا ؛ گڑھی ۔ (۲) (جمع) بڑی عمارت جس کی ہر منزل پر الگ الگ کرائے کے مکان ہوں ۔ (۳) (کسی بڑے عہدہ دار کی) سرکاری اقامت گاہ ۔ (٤) (فلک) برج ؛ مرحلہ ؛ گھر ۔

To have/-keep/-make/-take (one's) mansion: قیام کرنا ؛ رہنا ؛ اقامت گزیں ہونا ۔

Mansion-house : (n) (۱) تعلقه دار کا محل ؛ جاگیر دار کی ڈیوڑھی ۔ (۲) سرکاری اقامت گاہ (خصوصا لندن کے لارڈمیئر کی) ۔

Manslaughter : (n) (۱) قتل انسان ۔ (۲) (قانون) قتل انسان بوجه اشتعال طبع ۔

Manslayer : (n) انسان کا قاتل ؛ خونی ۔

Manstealing : (n) (کسی کو) اغوا کرنا ؛ جبراً لے بھاگنا ۔

Manstopper : (n) سپاهیوں کی پیش قدمی کو روکنے والی گولی (جس سے صرف چوٹ لگتی ہے) ۔

Mansuetude : (n) مسکینی ؛ اطاعت شعاری ۔

Mant : (v) رک رک کر بولنا ؛ ہکلانا ؛ تتلانا ۔

Mant : (n) ہکلاہٹ ؛ تتلاہٹ ؛ لکنت ۔

Mantel : (n) (۱) آتشدان کے اوپر کا مچان یا الماری ؛ تختہ' آتش دان ؛ سر بخاری ۔ (۲) آتش دان کے اوپر کی دیوار گیر الماری ۔

Mantel-board : (n) لکڑی کا مچان جو آتش دان کے اوپر لگا دیا جاتا ہے ۔

Mantelet/Mantlet : (n) (۱) ایک قسم کا چھوٹا لبادہ ؛ چغہ یا فرغل ۔ (۲) گولندازوں (توپ چلانے والوں) کے لئے گولی روک اوٹ ۔

Mantelpiece : (n) سر بخاری ؛ آتش دان کے اوپر کا مچان یا الماری ؛ تختہ' آتش دان ۔

Mantelshelf : (n) آتش دان کے اوپر کی دیوار گیر الماری ۔

Manteltree : (n) (۱) لکڑی جو آتش دان کے منہ کے آر پار لگی رہتی ہے ۔ (۲) دیکھو Mantelpiece ۔

Mantic : (a) پیش گوئی ؛ غیب دانی سے متعلق ۔

- mantic : (suffix) ان اسماء کے صفات میں آتا ہے جو Mancy پر ختم ہوتے ہیں ۔

Manticore : (n) (۱) (اساطیر) ایک فرضی جانور جس کا جسم شیر ببر کی طرح ، سر آدمی کی طرح ، پر خار دار اور دم اور نیش بچھو کی طرح کے ہوتے ہیں ۔ (۲) (نقابت) ایک عجیب الخلقت جانور جس کا جسم شکاری درندے کی طرح ، سر آدمی کی طرح ، سینگیں پیچدار اور پیر اژدہے جیسے ہوتے تھے ۔

Mantilla : (n) جالی وغیرہ کا نقاب جو عورتیں سر اور کاندھے پر ڈال لیتی ہیں ۔ (۲) چھوٹی بے آستین کی قبا ۔

Mantis : (n) جھینگر کی قسم کا ایک کیڑا ؛ فرس النبی ؛ مطس ۔

Praying mantis : ایک قسم کا کیڑا جو اگلے پاؤں اس طرح رکھتا ہے جیسے نماز کے لئے ہاتھ باندھتے ہیں ؛ نمازی کیڑا ؛ نمازی مطس ۔

Mantis crab/-shrimp : (n) مطسی جھینگر ۔

Mantissa : (n) (ریاضیات) لوگارتھم کا اعشاری جزو ؛ لوگارتھم کا وہ جزو جس میں کسر اعشاریہ واقع ہو ۔

Mantle : (n) (۱) عورتوں کا بے آستین کا چوغہ ؛ لبادہ ؛ فرغل ۔ (۲) (مجازاً) پردا ؛ نقاب ۔ (۳) گیس کے لیمپ کی جالی نما ٹوپی ؛ جال ٹوپی ۔ (٤) گھونگے وغیرہ کے پیٹ کی جھلی ۔ (٥) مینٹل ؛ غلاف ؛ ٹوپی ۔(٦) (تشریح) غشاء مغز ۔ (۷) کھلی گاڑی کی چرمی چھت ۔ (۸) زمین کے نیچے کا وہ حصہ جو پتلی بیرونی قشر ارض کے نیچے ہوتا ہے ۔

Mantle : (v) (۱) لبادہ یا چوغہ پہنانا ؛ چوغہ سا اوڑھانا ۔ (۲) چھپا لینا ؛ ڈھک لینا ؛ گھیر لینا ۔ (۳) (سیال چیزوں پر) پھین آجانا ؛ کسی چیز کی تہ جم جانا ۔ (٤) (چہرے پر) سرخی دوڑجانا ۔ (٥) سطح پر پھیل جانا ۔

Mantle-knot : (n) جواہرات سے مرصع تمغہ ۔

Mantlet : (n) دیکھو Mantelet

Mantling : (n) (۱) (نقابت) طغرے کے گرد یا پیچھے کے نقش و

Manualist : (n) بہروں کو ہاتھ کے اشاروں سے تعلیم کی حمایت کرنے والا ۔

Manually : (adv.) ہاتھ سے ؛ دستی کام سے ۔

Manubrial : (a) دستہ سے متعلق ۔

Manubrium : (n) (حیوانیات) دستہ ؛ یدالقص ۔

Manucode: (a) بعض پرندوں کی قسم ۔

Manuduction : (n) (۱) رہبری ؛ رہنمائی ؛ ہدایت ؛ تعارف ؛ مقدمہ ۔ (۲) رہنما ؛ ہادی ؛ تمہید ؛ تعارف ۔

Manufactory : (a) صنعتی ؛ صنعت سے متعلق ۔

Manufactory : (n) کارخانہ ؛ کارگاہ ؛ فیکٹری ۔

Manufactural : (a) صنعت سے متعلق ؛ صنعتی ۔

Manufacture : (n) (۱) صنعت ؛ بڑے پیمانے پر تجارتی اشیاء کا تیار کرنا ؛ مصنوعہ ؛ ساخت ۔ (۲) صنعت کی کوئی خاص شاخ ۔ (۳) (حقارتاً) (ادب وغیرہ کی) مشینی پیداوار ؛ کل کی ساخت ۔ (٤) محنت کی ، مشین کی پیداوار ۔

Manufacture : (v) (۱) بنانا ؛ پیدا کرنا ۔ (۲) بڑے پیمانے پر اشیاء تیار کرنا ۔ (۳) (حقارتاً) لکھ لکھ کر ڈھیر لگا دینا (مشین کی طرح سے) (ادب وغیرہ) ۔ (٤) گھڑنا (قصہ ، بات وغیرہ) ۔

Manufacturer : (n) صناع ؛ کاریگر ؛ کارخانہ دار ؛ صنعت کار ۔

Manufacturing : (a) صنعتی ۔

Manul : (n) جنگلی بلی ؛ مینل ۔

Manumission : (n) غلامی سے رہائی ؛ آزادی ۔

Manumit : (v) آزاد کرنا ؛ رہا کرنا (غلامی سے) ۔

نگار ۔ (۲) پردا ؛ نقاب ؛ غلاف ؛ لفاف ۔ (۳) چھپا لینا ؛ پہن آجانا ۔

Manto : (n) لبادہ ؛ چوغہ ۔

Manton : (n) ایک قسم کی ہلکی بندوق جسے Joseph Manton نے بنایا تھا ۔

Mantua : (n) (۱) اوپر پہننے والا گاؤن یا چوغہ جو سامنے سے کھلا ہوتا ہے یہ ۱۷ ویں اور ۱۸ ویں صدی میں عورتوں میں زیادہ مقبول تھا ۔ (۲) اٹلی کا بنا ہوا سلکی لباس ۔

Mantua-maker : (n) عورتوں کے کپڑے سینے اور بیچنے والی درزن ۔

Mantuan : (a) شمالی اٹلی کے مقام Mantua سے متعلق جہاں ورجل (Virgil) پیدا ہوا تھا ؛ ورجل کا یا اس سے متعلق ۔

Mantuan : (n) Mantua کا باشندہ ۔

The mantuan/Muse-Swan : ورجل ۔

Manual : (a) (۱) دستی ؛ دست کارانہ ؛ ہاتھ کا ۔ (۲) دستخط ۔ (۳) (قانون) حقیقی ۔ (٤) مختصر دستورالعمل کی طرح کی (کتاب) ۔

Manual : (n) (۱) رسالہ ؛ دستی کتاب ؛ کتابچہ ؛ دستورالعمل ۔ (۲) (کلیسا) مذہبی رسوم اور اعمال کے آداب کا دستور العمل ۔ (۳) (ہارمونیم ، آرگن ، پیانو وغیرہ کا) لوحہ ؛ پردوں کا تختہ ۔ (٤) دستی مشق ۔

Manual alphabet: (n) ہاتھ کے اشارے جن سے بہروں سے گفتگو کرتے ہیں ۔

Manual exercise : (n) (فوجی قواعد) دستی مشق ؛ ہاتھوں کی مشق ۔

Manual labour : (n) ہاتھ کا کام ؛ ہاتھ کی محنت ؛ دست کاری ۔

Manual training : (n) دستی تربیت ۔

Manualism : (n) بہروں کو ہاتھ کے اشارے سے پڑھانا ۔

Manumitter : (n) آزاد کرنے والا ؛ رہائی دینے والا ۔

Manumotive : (v) دستی پرزہ کاری سے حرکت کرنے والا ۔

Manurable : (a) جس میں کھاد ڈالی جا سکے ۔

Manurance : (n) (قانون) حق ملکیت ؛ قبضہ٭ اراضی ؛ اشیاء ۔

Manure : (n) کھاد ؛ کھات ؛ پانس ۔

Manure : (v) (۱) کھاد ڈالنا ؛ کھاد دینا ۔ (۲) (مجازاً) زرخیز کرنا ؛ قوت نمو یا قوت تخلیق بڑھانا ۔

Manurer : (n) کھاد ڈالنے والا ۔

Manurial : (a) کھاد کا ؛ کھاد سے متعلق ۔

Manuring : (n) کھاد ڈال کر زرخیز بنانا ۔

Manus : (n) (۱) (تشریح) ہاتھ ؛ دست ؛ ید ؛ (حشریات) پیر کا سرا ؛ سینے سے اگاپر ؛ (قانون) بیوی پر شوہر کا اختیار یا حق ۔

Manuscript : (n) (۱) مسودہ ؛ بیضہ ؛ قلمی نسخہ ؛ دستاویز ۔ (۲) تحریر ۔

Manuscript : (a) قلمی ؛ دستی ؛ ہاتھ کی لکھی ۔

Manward : (a) راجع بہ انسان ؛ سوئے انسان ؛ آدمی کی طرف ۔

Manward : (adv.) آدمی کی طرف ۔

Manway : (n) تنگ راستہ (جس سے صرف ایک آدمی گزر سکے) ۔

Manwise : (adv.) انسان کی طرح ۔

Manx : (a) جزیرہ Man کا ؛ مانوی ؛ اس جزیرے کی ۔

Manx : (n) (۱) جزیرہ مین کے باشندے ۔ (۲) جزیرہ مین کی زبان ؛ منوی ۔

Manx cat : (n) جزیرہ مین کی بلی ؛ مانوی بلی ؛ گربہ٭ بے دم ۔

Manx man : (n) مانوی باشندہ ۔

Manx penny : (n) سکہ جس پر تین ٹانگوں کے نشان ہوتے ہیں ۔

Many : (a) بہت ؛ اکثر ؛ بہترے ؛ متعدد ۔

As many : اتنا ہی ؛ اتنی ہی تعداد میں ۔

As many as : سب جو برابر ہوں ۔

One too many : مخل صحبت ؛ بار خاطر ۔

The many : جماعت ؛ جمہور ۔

Many : (n) (۱) بڑی تعداد ۔ (۲) (فلسفہ) کثرت تعداد ۔

Many - : دیکھو Mani

Many a (n) one : (n) بہت سے اشخاص ۔

Many-headed : (a) (۱) متعدد سروں والا ۔ (۲) خلقت سے متعلق ۔

Many-headed beast/-monster : (n) بھیڑ یا دھسان ؛ خلقت ۔

Many plies : (n) جگالی کرنے والے جانوروں کا معدہ٭ سوم ۔

Many-sided : (a) (۱) متنوع ؛ ہمہ گیر ۔ (۲) کثیر الاطراف ۔

Many-sidedness : (n) متنوع ؛ ہمہ گیری ؛ کثیر الاطراف ہونا ۔

Many times : (adv.) کتنی بار ؛ اکثر ؛ متعدد بار ۔

Many ways : (adv.) (۱) دور ؛ بعید ۔ (۲) بے حد ؛ بے انتہا ۔

Manzanilla : (n) ہلکی شیری (شراب) جس کا ذائقہ کسی قدر تلخ ہوتا ہے ۔

Manzanita : (n) امریکا کی ایک جھاڑی جس میں بیری ہوتی ہے ۔

**Maoism : (n)** ماؤ کا نظریہ؛ اشتراکیت ۔

**Maoist : (n)** ماؤ کے نظریہ؛ اشتراکیت کا حامی ۔

**Maori : (n)** (۱) موری ؛ نیوزستان (Newzealand) کی ایک سانولی نسل کا آدمی ۔ (۲) موری زبان ۔ (۳) نیو ساؤتھ ویلس (New south Wales) کی ایک مچھلی ۔

**Maorian : (a)** نیوزستانی ؛ نیوزی لینڈ کا ۔

**Maorilander : (n)** نیوزستان کا باشندہ ۔

**Map : (n)** (۱) نقشہ ؛ جغرافی نقشہ ۔ (۲) (عام) چہرہ ۔

O,ff the map : فرسودہ ؛ غیر مستعمل ؛ متروک ۔

On the map : اہم ؛ مشہور ؛ قابل قدر ۔

To put on the map : شہرت دینا ؛ مشہور کرنا ۔

To wipe off the map : تباہ کرنا ؛ نیست و نابود کرنا ؛ ناپید کرنا ۔

**Map : (v)** (۱) نقشہ بنانا ؛ نقشہ کھینچنا ؛ نقشہ تیار کرنا ۔ (۲) لائحہ عمل تیار کرنا یا بنا لینا ؛ مفصل خاکہ بنا لینا ۔
افزا کی مختلف قسمیں ۔

**Map lichen : (n)** ایک قسم کی کائی ۔

**Maple : (n)** (۱) ایک درخت ہے جس کی مختلف قسمیں ہوتی ہیں ۔ بہتیرے ان میں سے سایہ یا آرائش کے لئے لگائے جاتے ہیں ، کچھ لکڑی حاصل کرنے کی غرض سے اور کچھ ایسے ہیں جن سے شکر بنتی ہے ۔ اسفندان ؛ آج ؛ افزا ۔ (۲) چوب افزا ۔

Bird s eye Maple/Red Maple/Scarlet Maple/ Silver maple/Silver leaved Maple/Sugar Maple/ Swamp Maple/Sycamore Maple/White Maple :
افزا کی مختلف قسمیں ۔

**Maple-honey : (n)** اس افزا کا رس جس سے شکر بنتی ہے ۔

**Maple molasses : (n)** افزا کے رس کا شیرہ ۔

**Maple sugar : (n)** افزا کی شکر ۔

**Mappemonde : (n)** نقشہ؛ عالم ؛ دنیا ۔

**Mapping : (n)** نقشہ کشی ۔

**Mapping-pen : (n)** قلم نقشہ کشی ۔

**Maquette : (n)** (کسی چیز کا) ابتدائی نمونہ یا خاکہ ؛ سن تراشی کا مومی یا گلی نمونہ ۔

**Maqui : (n)** چیلی کی ایک جھاڑی جس کے دھاگے بنتے ہیں اور جن کی بیرمی کو شراب میں ملاتے ہیں ۔

**Maquillage : (n)** غازہ ؛ روغن وغیرہ ؛ روغن ، غازہ وغیرہ لگانا ۔

**Maquis : (n)** (۱) بحیرہ؛ روم کے بعض ساحلی خطے کی جھاڑیاں جہاں مفرور پناہ لیتے تھے ۔ (۲) جرمانی حکومت کے عہد میں فرانسیسی محبان وطن کی خفیہ فوج ۔

**Mar : (n)** خرابی ؛ نقص ؛ نقصان ۔

**Mar : (v)** خراب کرنا ؛ ابتر کرنا ؛ بگاڑنا ؛ برباد کردینا ؛ غارت کر دینا ؛ ستیاناس کر دینا ۔

To make or mar : بنانا یا بگاڑنا ۔

**Mar - : (prefix)** سابقہ بمعنی "بگاڑنے والا" ۔

**Marabou/Marabout/Marabu : (n)** (۱) مارابو ؛ ایک قسم کا سارس یا لقلق جو مغربی افریقہ میں پایا جاتا ہے ؛ افریقی لقلق ؛ ابوسعن ۔ (۲) مارابو کے پنکھ یا دم کے نرم پروں کا گچھا جو ٹوپی میں لگایا جاتا ہے ۔ (۳) ایک قسم کا سفید ریشمی کپڑا ۔

**Marabout : (n)** (۱) مرابط (تارک الدنیا درویش جو شمالی افریقہ میں بہ کثرت ہوتے ہیں) ۔ (۲) کسی مرابط کا قرار ۔

Maraca/Maracca : (n) لاطینی امریکا کا آلہ" موسیقی جو سوکھے کدو میں سیم وغیرہ کا بیج ڈال کر بنایا جاتا ہے اور جھنجھنے کی طرح بجایا جاتا ہے۔

Marah : (n) تلخ یا تلخی۔

Maranatha : (n) دیکھو Anathema

Marasca : (n) ایک قسم کا چھوٹا اور سیاہ شاہ دانہ۔

Maraschino : (n) سیاہ شاہ دانے کی شراب ؛ مراشینو۔

Marasmic : (a) جسے سوکھے کا عارضہ ہو ؛ سوکھے کا (مریض)۔

Marasmus : (n) تحلیل بدن ؛ سوکھا ؛ لاغری ؛ ذُبُول۔

Marathan-race : (n) بڑی لمبی دوڑ۔

Marathon : (n) قدیم یونان کا ایک شہر۔

Marathon : (a) غیر معمولی طور پر لمبا (وقفہ یا دوری)۔

Maraud : (v) (۱) ڈاکہ ڈالنا ؛ چھاپا مارنا ۔ (۲) چوری کرتے پھرنا ؛ ادھر اُدھر ہاتھ مارنا ؛ جو پانا وہ لے جانا ۔ (۳) تاراج کرنا ؛ لوٹنا ۔

Maraud : (n) لوٹ ؛ ڈاکہ زنی ؛ چھاپا مارنا ۔

Marauder : (n) قزاق ؛ غارت گر ؛ لٹیرا ؛ ڈاکو ؛ رہزن یا راہزن ۔

Marble : (n) (۱) سنگ مرمر ؛ مرمر ۔ (۲) سنگ مرمر کا ٹکڑا یا یادگار ۔ (۳) (جمع) سنگ تراشی کے مجموعوں کا نمونہ ؛ مجسموں کا مجموعہ ۔ (٤) (کھیلنے کی) گولی ۔ (٥) (جلد سازی) ماربل ؛ ابری ۔ (٦) (عام) (جمع) عقل سلیم ؛ قے ۔

Marble : (a) (۱) سنگ مرمر کی طرح چکنی یا سخت ۔ (۲) سنگ مرمر کی بنی ہوئی ۔ (۳) پچرنگی ؛ رنگ برنگا ۔

Marble : (v) ابری بنانا ؛ ماربل بنانا ؛ مرمری بنانا ۔

Marbled : (a) (۱) سنگ مرمر کا یا سنگ مر مر سے بنایا ہوا ؛ سخت ؛ سنگ مرمر بنا ہوا ؛ (مجازاً) مرمریں ؛ سنگ مرمر سے مزین ۔ (۲) ابری ؛ مخطط ؛ مرمری ۔ (۳) (گوشت) جس میں چربی کم ہو۔

Marbled beauty : (n) ایک قسم کا پروانہ ۔

Marbleize : (v) سنگ مرمر کی طرح رنگنا ؛ ماربل بنانا ۔

Marbler : (n) ماربل بنانے والا ؛ ماربل بنانے کا آلہ ۔

Marbling : (n) (۱) سنگ مرمر کی طرح بنانا ؛ ابری بنانا ۔ (۲) چربی دار اور بے چربی والے گوشت کی ملاوٹ ۔

Marbly : (a) مرمری ۔

Marc : (n) (پھلوں کا) فضلہ ؛ پھوک ؛ تفالہ ۔

Marcasite : (n) (۱) لوہے اور گندھک کا مرکب ؛ گندھکی فولاد ۔ (۲) گندھکی فولاد کا زیور ۔

Marcasitical : (a) گندھکی فولاد سے متعلق ؛ جس میں مرغش ہو ۔

Marcassin : (n) (نقابت) جنگلی سور کا بچہ (بطور نشان کے) ۔

Marcel/Marcelwave : (n) (۱) بالوں میں ایک خاص قسم کی شکن ۔ (۲) پیرس کے ایک ہیئر ڈریسر کا نام ۔

Marcel : (v) بالوں میں ایک خاص قسم کی شکن ڈالنا ۔

Marcel (l)ine : (n) ایک خاص قسم کا ریشمی کپڑا جو استر کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Marcella/Marsella : (n) ایک قسم کا دو سوتی یا کتانی کپڑا ۔

Marcescence : (n) کملاہٹ ؛ پژمردگی ؛ ٹھٹھرنا ؛ مرجھانا ۔

Marcescent : (a) پژمردہ ؛ کملائی ہوئی ؛ ٹھٹھری ہوئی ؛ مرجھائی ہوئی ؛ سوکھی ہوئی ۔

Mat/Matt : (n) (۱) (چوکھٹے دار تصویر کے گرد) غیر مجلیٰ سنہرا حاشیہ ـ (۲) زر خام کا سا رنگ وغیرہ ؛ مدھم پن ؛ ماند پن ـ (۳) (منقش شیشے وغیرہ کی) کھردری زمین ؛ دانہ دار زمین ـ (٤) رنگ کی وہ تہ جو شیشے پر چڑھائی جاتی ہے ـ (٥) رنگ چڑھانے کا پنچ ـ

Mat : (n) (۱) بعض کھیلوں میں تاش کا سب سے بڑا پتہ ـ (۲) Matador کا مخفف ـ

Mat : (a) (۱) ماند ؛ مدھم ؛ بے رونق ؛ بے آب ـ (۲) دانہ دار ؛ کھردرا ـ

Mat : (v) ملمع کو ماند کرنا ؛ شیشے کو کھردرا کرنا ؛ دانہ دار بنانا ـ

Mat : (v) (۱) (کمرے وغیرہ میں) چٹائی بچھانا ؛ بوریا بچھانا ؛ چٹائی کا فرش بچھانا ؛ بوریے کا فرش بچھانا ـ (۲) الجھا دینا ـ (۳) الجھ کر گچھا سا بن جانا ـ

Mat grass : (n) بعض قسم کی گھاس ـ

Mat rush : (n) نم گیاہ ؛ ناگرموتھا ـ

Mataco : (n) شمالی امریکا کا زمین کے اندر رہنے والا ایک چھوٹا جانور ـ

Matador : (n) (۱) سانڈ سے لڑنے والا پہلوان ؛ ثورافگن ـ (۲) بعض کھیلوں میں تاش کا سب سے بڑا پتہ ـ (۳) ڈو مینو کھیل کا مہرہ ـ

Mataeology : (n) بیکار گفتگو ـ

Match : (n) (۱) مد مقابل ؛ حریف ؛ جوڑ ؛ ٹکر کا شخص ـ (۲) نظیر ؛ مثل ؛ جواب ـ (۳) ہمسر ؛ ہم پلہ ـ (٤) مقابلہ ؛ مقابلے کا کھیل ؛ میدان ؛ میچ ـ (٥) بتر ؛ جوڑا ؛ دولھا یا دولھن ـ (٦) جوڑا ـ (۷) شادی ـ

By match : شادی کے نتیجے کے طور پر ـ

It is a match : "اتفاق ہے" ، متفق ہوں ـ

More than a match : غالب ـ

To be/-prove oneself a match for : ہمسر ہونا ؛ نظیر ہونا ؛ مدمقابل ہونا ـ

To find/-meet one's match : جوڑا پانا ؛ شادی ہونا ـ

Match : (n) (۱) ماچس ؛ دیا سلائی ؛ کبریت ـ (۲) (توپ وغیرہ کا) فتیلہ ؛ فلیتہ ؛ بتی ؛ توڑا ؛ شتابہ ـ

Paraffin match : پیرا فینی ماچس ـ

Safety match : محفوظ دیا سلائی ـ

To strike a match : دیا سلائی جلانا ـ

Match : (v) (۱) شادی کرانا ؛ بیاہ کرانا ـ (۲) برابر کا جوڑ ہونا ؛ ہمسر ہونا ـ (۳) مقابلے میں لانا یا کھڑا کرنا ـ (٤) میل کھانا ؛ (مقدار ، صفت ، رنگ وغیرہ میں) یکساں ہونا یا جوڑ ہونا ـ (٥) میل کی چیز ڈھونڈ نکالنا ؛ میل ملانا ـ

To match : برابر طور پر ـ

Match : (v) گندھک یا دیا سلائی جلا کر دھونی دینا ـ

Match-board : (n) سال تختہ ؛ وہ تختہ جس کے ایک طرف نوک نکلی ہو اور دوسری طرف چول ہو تاکہ دوسرے تختے میں سال دیا جا سکے ـ

Match-board : (v) سال تختہ لگانا ـ

Match-boarding : (n) سال تختہ ـ

Match-box : (n) آگ پیٹی ؛ ماچس کا بکس ؛ دیا سلائی کا بکس ؛ ماچس کی ڈبیہ ـ

Match-game : (n) (۱) برتری کا مقابلہ (کھیل) ـ (۲) ایک کھیل جس میں دو کھلاڑی جوڑے کی صورت میں کھیلتے ہیں ـ

Match-maker : (n) (۱) شادی کرانے والا ـ (۲) (کھیل) مقابلہ کرانے والا ـ

Match-maker : (n) ماچس بنانے والا ۔

Match-making : (n) شادی کرانا ؛ مقابلہ کرانا ۔

Match-making : (n) ماچس بنانا ۔

Match-paper : (n) شورہ پلایا ہوا کاغذ جو توپ چلانے میں فتیلے کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Match-paste : (n) دیا سلائی کا مسالا ۔

Match-play : (n) مقابلے کا کھیل ۔

Match point : (n) کھیل میں وہ مقام جب طرفین کو جیتنے کے لئے صرف ایک پوائنٹ کی ضرورت ہو ؛ وہ پوائنٹ جو جیتنے کے لئے ضروری ہو ۔

Match-rifle : (n) نشانہ بازی کے مقابلے میں استعمال کی جانے والی رائفل ۔

Match-rifling : (n) (بندوق سازی) نال میں پیچ دار نالی بنانے کا ایک طریقہ جس سے مقابلے میں دور کا نشانہ لگانا موزوں ہو ۔

Match-splint : (n) ماچس کی تیلی ؛ کھپچی ۔

Match-stick : (n) ماچس کی تیلی ۔

Match-thread : (n) دھاگا جو توپ چلانے میں فتیلے کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Match wagon : (n) ریل کا ڈبہ جو دمکلے کے ساتھ لگا رہتا ہے ۔

Matchable : (a) قابل شادی ؛ ہمسر ؛ میل کا ۔

Matchbook : (n) کاغذ کی دیا سلائی کی ڈبیہ ۔

Matcher : (n) میل ملانے والا ؛ جوڑ ملانے والا ۔

Matchet/Matchette : (n) بڑا چاقو ، چھرا ، بغدا (جو شمالی امریکا وغیرہ میں اوزار اور ہتھیار کے طور پر استعمال ہوتا ہے) ۔

Matchless : (n) بے نظیر ؛ عدیم المثال ؛ لاثانی ؛ لاجواب ؛ بے مثل ؛ فرد ؛ عدیم النظیر ؛ بے عدیل ۔

Matchlessly : (adv.) لاجواب طور پر ؛ بے نظیر طور پر ؛ بے مثل انداز سے ؛ لاثانی اُسلوب سے ۔

Matchlock : (n) (۱) ایک پرانی قسم کی بندوق جو لبلبی میں ماچس لگا کر داغی جاتی تھی ۔ (۲) ایک قسم کی توڑے دار بندوق ۔

Matchlock-man : (n) توڑے دار بندوق سے لیس سپاہی ۔

Matchwood : (n) لکڑی کا چھوٹا پتلا ٹکڑا ؛ دیا سلائی کی لکڑی ۔

Mate : (n) دیکھو Checkmate ۔

Mate : (n) (۱) (مزدور) رفیق ؛ ساتھی ؛ (طریق خطاب) دوست ۔ (۲) (پرندوں کا) جوڑا ؛ نر یا مادہ ۔ (۳) بر ؛ جوڑا ؛ دولھا یا دولھن ؛ زوج ۔ (٤) (تجارتی جہاز کا) نائب کپتان ۔ (٥) (باورچی وغیرہ کا) مددگار ؛ میٹ ۔

Mate : (v) مات دینا (شطرنج میں) ۔

Mate : (v) (۱) شادی کرانا ؛ نکاح کرانا ۔ (۲) شادی کرنا ؛ نکاح کرنا ۔ (۳) (پرندوں کا) جوڑا ملانا ۔ (٤) (پرندوں کا آپس میں) جوڑا ملنا ۔ (٥) ہم صحبت ہونا ؛ ہم نوالہ و ہم پیالہ ہونا ؛ ساتھ اٹھنا ؛ بیٹھنا ۔

Mate : (n) (۱) ایک قسم کا ظرف جس میں پیرا گوئے کی چائے بھگوئی جاتی ہے ۔ (۲) پیرا گوئے کی چائے ۔

Matelasse : (n) ایک قسم کا فرانسیسی ریشمی یا ریشمی اونی کپڑا ۔

Mateless : (n) بے رفیق ؛ بے شوہر یا زوجہ ؛ پھٹیل (جانور) ۔

Matelot : (n) (عام) ملاح ۔

Matelote : (n) شراب اور پیاز وغیرہ کے مسالے میں پکی ہوئی

مچھلی ؛ ماٹلوٹ ۔

Matelote : (v) ماٹلوٹ بنانا ۔

Mater : (n) (۱) (تشریح) دیکھو ۔ Dura mater/pia ۔ (۲) (مکتب روزمرہ) ماں ؛ اماں ؛ اماں جان ۔

Materfamilias : (n) گھر کی بڑی بوڑھی ۔

Materia medica : (n) دوائیں جو علاج میں استعمال ہوتی ہیں ؛ مخزن الادویہ ؛ علم الادویہ ؛ میٹر یا میڈیکا ۔

Materia prima : (n) غیر واضح مادہ جسے کائنات کی مادی علت سمجھا جاتا ہے ۔

Material : (a & n) (۱) معنوی ؛ نفس مضمون کے متعلق ؛ ہیولیٰ کے متعلق ۔ (۲) مادی ؛ ہیولائی ۔ (۳) مادیت پرستانہ ؛ مادی ؛ مادیانہ ۔ (٤) جسمانی (راحت وغیرہ ) ۔ (٥) اہم ؛ ضروری ۔

Material : (n) (۱) وہ اشیاء جن سے کوئی چیز بنائی جائے ۔ (۲) کپڑا پارچہ ۔ (۳) مواد ؛ مسالا (تاریخی کتاب وغیرہ کے لئے) ۔ (٤) آلات (خصوصاً لکھنے کے سامان) ۔

Material cause : (n) (فلسفہ) مادی علت ۔

Material heresy : (n) مادی الحاد ۔

Material righteousness : (n) غیر مذہبی اتقا یا پارسائی ۔

Material schism : (n) مادیت پرستانہ تفرقہ ۔

Material sin : (n) گناہ بے نیت ۔

Material theory (of heat) : (n) نظریہ؛ مادیت یعنی یہ نظریہ کہ گرمی مادی شے ہے ۔

Materialism : (n) (۱) مادیت ؛ مادہ پرستی ؛ یہ نظریہ کہ دنیا میں سوائے مادے کے جوہر موجود نہیں ؛ یہ عقیدہ کہ شعور اور ارادہ یہی مادے کے مظاہر ہیں ۔ (۲) (آرٹ) مادیت ؛ اشیاء کے مادی پہلو پر زور دینا ۔ (۳) مادی چیزوں کا نظام ؛ مادی کائنات ۔

Materialist : (n) مادی؛ مادہ پرست ؛ دہری؛ متعقدِ مادیت ؛ منکر روح ۔

Materialist : (a) دہریانہ ؛ مادہ پرستانہ ؛ مادیانہ ؛ مبنی برمادیت ۔

Materialistic : (a) دیکھو Materialist

Materialistically : (adv.) مادہ پرستانہ انداز سے ۔

Materiality : (n) (۱) ہیولانیت ؛ مادیت ؛ جسمانیت ۔ (۲) (قانون) اہمیت ۔

Materialization : (n) (۱) تجسم ؛ تجسیم ؛ مجسم ہونا یا کرنا ۔ (۲) وقوع ؛ ظہور ۔

Materialize : (v) (۱) مادی بنانا ؛ مادی قرار دینا ۔ (۲) مادی بنانا ؛ ہیولانی بنانا ؛ جسم کی صورت میں لانا ؛ مجسم کرنا ۔ (۳) روحوں کو جسمانی شکل میں ظاہر کرنا ؛ روحوں کا جسمانی شکل میں نمودار ہونا ۔ (٤) واقع ہونا ؛ ظہور میں آنا ؛ وقوع میں آنا ؛ حقیقت کا جامہ پہننا ۔ (٥) مادہ پرست بنانا ؛ مادیت کے رنگ میں رنگنا ۔

Materially : (adv.) معنوی حیثیت سے ؛ مادی طور پر ؛ جسمانی طور پر ؛ حقیقت میں ۔

Materialness : (n) دیکھو Materiality ۔

Materiel : (n) (۱) مال تجارت ؛ سامان تجارت ؛ بضاعت ؛ پونجی ؛ سامان ۔ (۲) (فوج) ساز و سامان ۔

Maternal : (a) (۱) مادری ؛ مادرانہ ؛ ماں کا ۔ (۲) ماں کی طرف سے ؛ ننہیالی ۔ (۳) ضروریات زچگی فراہم کرنے والے (ادارے) ۔ (٤) (عضویات) رحمی (آنول نال) ۔

Maternal : (n) (۱) زن منکوحہ ؛ بیاہی عورت ۔ (۲) شفا خانے ؛ مدرسے وغیرہ کی منتظمہ ؛ میٹرن ۔ (۳) (کلیسا) شادی شدہ ولیہ ۔ (٤) شادی شدہ عورت جسے حمل وغیرہ کے معاملے میں مہارت ہو ۔

Maternalism : (n) مادرانہ جبلیت ۔

Maternally : (adv.) مادرانہ ؛ ماں کی طرح ؛ ماں کی طرف سے ؛ ننیہالی رشتے سے ۔

Maternity : (n) (۱) ماں ہونا ؛ امویت ؛ زچگی ۔ (۲) مادرانہ شفقت ؛ مامتا ۔ (۳) شفا خانہ' زچگی۔

Maternity hospital : (n) شفا خانہ زچگی۔

Mateship : (n) رفاقت ؛ جوڑا ہونا ۔

Matey : (n) (۱) رفیق ؛ ساتھی ؛ جوڑا ۔ (۲) گودی کا مزدور ۔

Matey : (a) دوستانہ ؛ دوست کی طرح برتاؤ کرنے والا ؛ ملنسار ؛ بے تکلف ۔

Mateyness : (n) بے تکلف دوستی ؛ رفاقت ۔

Math : (n) (۱) علم ریاضی ؛ ریاضی ؛ ریاضیات ۔ (۲) Mathematics کا مخفف ۔

Mathematical : (a) (۱) ریاضی کے متعلق ؛ ریاضیاتی ۔ (۲) (ثبوت وغیرہ) بالکل صحیح ؛ جچاتلا ؛ بالکل ٹھیك ؛ قطعی ۔

Mathematical instrument : (n) آلات ریاضی (خصوصاً علم ہندسہ کے) ۔

Mathematically : (adv.) ازروئے ریاضی ؛ ازروئے علم ریاضی ۔

Mathematician : (n) ریاضی داں ؛ ماہر ریاضی ۔

Mathematico - : جز و ترکیبی بمعنی ریاضیاتی اور ...... ۔

Mathematics : (n) ریاضی ؛ علم ریاضی ؛ ریاضیات ۔

Applied mathematics/Mixed mathematics : عملی ریاضیات ؛ ریاضیات عملی ؛ ریاضی مقرون ۔

Pure mathematics : نظری ریاضی ؛ ریاضی مجرد ؛ ریاضی محض ؛ ریاضیات خالص ۔

Mathesis : (n) تادیب ذہنی ؛ تادیب ریاضی ۔

Mathetic : (a) علمی ؛ تعلمی ؛ علم سے متعلق ۔

Maths : دیکھو Mathematics

Mathurin/Mathurine : (n) Matha کے سینٹ جان کے سلسلے کا رکن ۔

Matico : (n) مرچ پیرو ؛ پیرو جھاڑ ؛ ایك جھاڑی جو ملك پیرو میں پائی جاتی ہے اس کی پتیاں خون کے بہنے کو روکتی ہیں ۔

Matie : (n) بیرنگ مچھلی (جب اس کے انڈے پوری طرح نہ بڑھے ہوں) ۔

Matilda : (n) آسٹریلیائی جنگلوں کا بوجھا یا گٹھری ۔

To walk or waltz matilda : اپنی گٹھری لے کر چلنا ؛ سڑکوں پر سفر کرنا ۔

Matin : (n) (۱) تسبیح نیم شب ؛ تسبیح صبح (جس کا بائبل میں حکم ہے) ۔ (۲) (جمع) (کلیسائے انگلستان) نماز صبح ؛ دعائے صبح ۔ (۳) پرندوں کا زمزمہ' صبحگاہی ؛ نغمہ' مرغان سحر ۔

To sin matins : (پرندوں کا) زمزمہ' صبح گاہی گانا ۔

Matin : (a) (۱) سحری ؛ تسبیح صبح کے وقت کا ۔ (۲) صبح کا ؛ سحری ۔

Matin : (n) ایك قسم کا بڑا فرانسیسی کتا ۔

Matinee : (n) (۱) سہ پہر کا تماشا (تھیٹر ، سنیما وغیرہ) سہ پہر کی صحبت موسیقی ۔ (۲) عورتوں کا ڈھیلا ڈھالا چوغا جو صبح اُٹھ کر یا نہانے کے بعد پہنا جاتا ہے ۔ (۳) وہ گھڑ دوڑ جس میں داخلہ فیس نہیں لگتی اور جیتنے والوں کو نقد انعام کی بجائے نشان ظفر دیا جاتا ہے ۔

Matinee idol : (n) عورتوں کا محبوب ایکٹر ۔

Mating : (n) (۱) جفتی ۔ (۲) جفتی کھانے کا زمانہ ۔

Matins : (n) عبادت صبح ؛ نماز صبح ۔

Matlo(w) : (n) ملاح ۔

Matman : (n) پہلوان ؛ کشتی لڑنے والا ۔

Matrass/Mattrass : (n) بھبکا ؛ قرنبیق ؛ کھٹالی ۔

Matriarch : (n) وہ عورت جو رتبے میں سر قبیلہ (Patriarch) کے برابر ہو ؛ مزاحاً گھر کی بڑی بوڑھی کو کہتے ہیں ۔

Matriarchal : (a) حکومت مادری سے متعلق ؛ مادر شاہی کا ۔

Matriarchate : (n) مادر شاہی نظام یا طبقہ ۔

Matriarchy : (n) وہ سماجی تنظیم جس میں ماں سردار خاندان ہوتی ہے ؛ مادر شاہی ۔

Matric : (n) (۱) داخلہ٭ جامعہ ؛ امتحان داخلہ ۔ (۲) (نقابت) (نشان یا علامت کا) اندراج ۔

Matric/-al : (a) رحم یا بین خلویہ سے متعلق ۔

Matrice : (n) ٹائپ کا سانچہ ؛ قالب ۔

Matricentric : (n) جس میں ماں کو مرکزی حیثیت حاصل ہو ؛ مادر مائل ؛ مادر مرکوز ۔

Matricidal : (a) مادر کشانہ ؛ قتل مادر کے متعلق ۔

Matricide : (n) اپنی ماں کا قاتل ؛ قاتل مادر ۔

Matricide : (n) مادر کشی ؛ قتل مادر ۔

Matriclan : (n) مادر نسبی خاندان ۔

Matriclinous : (a) ننھیالی ؛ مادری ۔

Matricliny : (n) ننھیالی ہونا ؛ مادری ۔

Matricula : (n) (کسی سلسلے ، سوسائٹی وغیرہ کے افراد کی) فہرست ؛ شجرہ ۔

Matricular : (a) (۱) کسی جامعہ ، انجمن وغیرہ کی فہرست سے متعلق ۔ (۲) رحمی ؛ رحم سے متعلق ۔

Matriculate : (a) میٹرک پاس ۔

Matriculate : (n) میٹرک پاس شخص ۔

Matriculate : (v) (۱) (طالب علم کو) یونیورسٹی میں داخل کرانا ؛ (امتحان وغیرہ کے بعد) جامعہ میں داخلے کا حق عطا کرنا ۔ (۲) طلبا کا داخل جامعہ ہونا ؛ داخلے کا امتحان پاس کرنا ۔ (۳) (نقابت) نشان یا علامت کا سرکاری رجسٹر میں اندراج کرنا ۔

Matriculation : (n) دیکھو Matric

Matrikin : (n) ننھیالی رشتہ دار ۔

Matrilateral : (a) دیکھو Maternal

Matrilinage : (n) مادری سلسلہ٭ نسب ۔

Matrilineal : (a) مادر نسبتی ۔

Matrilinear : (a) دیکھو Matrilineal

Matrilineate : (n) دیکھو Matrilineage

Matriliny : (n) ننھیالی نسب یا رشتہ نکالنا ۔

Matrilocal : (a) غیر مہذب قوم کی اس رسم شادی سے متعلق جس میں شوہر بیوی کے قبیلے میں شامل ہوجاتا ہے ۔

Matrimonial : (a) (۱) بیاہ شادی سے متعلق ؛ ازدواجی ؛ متعلق بہ نکاح ۔ (۲) شادی سے حاصل ہونے والا ۔

Matrimonially : (adv.) ازروئے ازدواج ؛ شادی کی بنا پر ؛ شادی کے لحاظ سے ۔

**Matrimony : (n)** (۱) بیاہ ؛ شادی ؛ عقد ؛ نکاح ؛ ازدواج ۔ (۲) تاش کی بعض کھیلوں میں ترپ کے شاہ اور بیگم کا ایک جگہ جمع ہونا ۔ (۳) تاش کا ایک کھیل ۔ (٤) (عام) دو اشیائے خوردنی یا مشروب کا کرکب ۔

**Matrimony vine : (n)** ایک قسم کی جھاڑی ۔

**Matrix : (n)** (۱) (تشریح) رحم ؛ بچہ دان ؛ کوکھ ۔ (۲) مقام نشو و نما ؛ منشاء ۔ (۳) جسم حیوانی کے کسی عضو کا جز و ترکیبی ۔ (٤) چٹان وغیرہ کا ٹکڑا جس میں جواہرات وغیرہ پائے جائیں ؛ جوف معدن ۔ (٥) (حیوانیات) وہ مادہ جو خلیوں کے درمیان ہوتا ہے ؛ دھارن ؛ بین خلویہ ۔ (٦) ٹائپ وغیرہ کا سانچہ ؛ قالب ۔ (۷) (ریاضیات) بستتی ؛ اعداد یا علامت کی مستطیل ترتیب ۔ (۸) وہ سطح جس پر سماروغ یا کائی اگتی ہے ۔

**Matroclinal : (a)** دیکھو Matriclinous

**Matroclinic : (a)** دیکھو Matriclinous

**Matroclinous : (a)** دیکھو Matriclinous

**Matrocliny : (n)** ننھیالی ہونا ؛ مادری ۔

**Matron : (n)** دیکھو Maternal

**Matron of honour : (n)** دولھن کی شادی شدہ خاص سہیلی ۔

**Matronage : (n)** (۱) مدرسہ وغیرہ کی منتظمہ کا عہدہ یا کام ۔ (۲) جماعت منتظمات ۔ (۳) منتظمہ کی سر پرستی ۔

**Matronal : (a)** منتظمہ کا یا اس سے متعلق ۔

**Matronhood : (n)** بیاہی ہونا ؛ شادی شدہ ہونا ۔

**Matronize : (v)** (۱) بیاہ کرنا ۔ (۲) شادی شدہ ہونا ۔ (۳) اتالیقی کرنا ؛ نگرانی کرنا ۔

**Matronlike : (a)** بیاہی عورتوں کا سا ۔

**Matronly : (a)** دیکھو Matronlike

**Matronship : (n)** (۱) منتظمہ کا عہدہ یا کام ۔ (۲) بیاہی ہونا ۔ (۳) منتظمہ کی شخصیت (مزاحاً) ۔

**Matronymic : (a & n )** ماں یا خاندان کی عورتوں کے نام سے ماخوذ (خصوصاً لاحقہ یا سابقہ کے ذریعے) ؛ خاندان کی نشان دہی کرنا ۔

**Matster : (n)** پہلوان ؛ کشتی لڑنے والا ۔

**Matt : (a)** دیکھو Mat

**Mattamore : (n)** تہ خانہ ؛ زمین دوز گھر یا گودام ؛ مطمورہ ۔

**Matte : (n)** خام دھاتوں خصوصاً تانبے کا غیر خالص اور ناقص حاصل جو پگھلانے میں نکلتا ہے ۔

**Matted : (a)** مدھم ؛ ماند ۔

**Matted : (a)** (۱) چٹائی دار ۔ (۲) الجھا ہوا ؛ ژولیدہ (بال وغیرہ) ۔(۳) گھنا ؛ پیچیدہ ۔ (٤) بوریا میں لپٹا ہوا ۔ (٥) سینٹھا کی بنی ہوئی (کرسی وغیرہ) ۔

**Matter : (n)** (۱) جنس خام ؛ وہ مادہ جس سے اشیاء بنتی ہیں ۔ (۲) مواد ؛ ریم ؛ پیپ ؛ راد ۔ (۳) ہیولیٰ ؛ مادہ ؛ جوہر مادی ۔ (٤) (منطق) قضیے کا موضوع ؛ مدعا ۔ (٥) مسئلہ ؛ امر ۔ (٦) (کتاب یا تقریر کا) مضمون ؛ موضوع ؛ مغز ۔ (۷) موقع ؛ مقام (شکایت ، افسوس وغیرہ کا) ۔ (۸) وجہ ؛ سبب ؛ علت ۔ (۹) ماجرا ؛ معاملہ ۔ (۱۰) (طباعت) مطبوعات ؛ مسودہ ۔ (۱۱) ایسی چیزیں جو ڈاک سے بھیجی جا سکیں ؛ ڈاک ۔ (۱۲) جھگڑے کا موضوع ۔

**A matter of :** (۱) معاملہ ؛ بات ۔ (۲) غیر معین ؛ چند ۔

**A small matter :** کسی قدر ؛ خفیف طور پر ؛ تھوڑا سا ۔

**First matter :** ازل ؛ ابتدائی وجود ۔

For that matter : اس معاملے میں ؛ اس امر خاص میں ؛ جہاں تک اس بات کا تعلق ہے ۔

For the matter of that : جہاں تک اس کا تعلق ہے ۔

From the matter : متعلق ؛ موضوع سے متعلق ۔

Grey matter : مغز ؛ دماغ کا خاکستری مادہ ۔

In the matter of : اس کی بابت ؛ بہ لحاظ اس کے ۔

It is another matter : یہ دوسری بات ہے ۔

It is no such matter : ایسی بات نہیں ہے ۔

It makes no matter : یہ غیر اہم ہے ؛ یہ لاحاصل ہے ۔

Laughing matter : ہنسی کی بات ۔

Much about the matter : متعلق ؛ موضوع سے متعلق ۔

No matter : کوئی بات نہیں ؛ کچھ مضائقہ نہیں ۔

Nude matter : صریح الزام ۔

Postal matter : ایسی چیزیں جو ڈاک سے بھیجی جا سکیں ۔

Printed matter : مطبوعات ؛ مسودات ۔

To the matter : مناسب ؛ موزوں ؛ متعلق ۔

What is the matter : کیا بات ہے؟ کیا معاملہ ہے؟

What is the matter with? : (مزاحاً) کیا اعتراض ہے؟

White matter : دماغ کا سفید مادہ ؛ مادۂ ابیض ۔

Matter : (v) (۱) اہم ہونا ؛ ضروری ہونا ؛ اہمیت رکھنا ۔ (۲) پیپ پڑنا ؛ پیپ بننا ؛ پیپ بہنا ؛ بہنا (زخم کا) ۔ (۳) اہمیت دینا ؛ اہم سمجھنا ۔

Matter of breviary : (n) بدیہی چیز ؛ مسلّمہ چیز ۔

Matter of course : (n) وہ بات جو خود بخود یعنی قدرتی طور پر واقع ہو ۔

Matter-of-course : (a) موقع ؛ (وہ بات) جو خود بخود یعنی قدرتی طور پر واقع ہو ۔

Matter of fact : (n) (۱) امر واقع ؛ واقعات کا سوال ۔ (۲) (قانون) امر واقعہ ؛ واقعات کا مسئلہ ۔

As a matter of fact/In the matter of fact : درحقیقت ۔

Matter-of-fact : (a) (۱) تخیل سے کورا ؛ شعریت سے خالی ؛ بے ذوق ۔ (۲) عملی ۔

Matter of law : (n) امر قانونی ؛ قانون کا مسئلہ ۔

Matter of record : (n) دستاویزی معاملہ ؛ تحریری معاملہ ۔

Matterless : (a) غیر اہم ؛ حقیر ۔

Mattery : (a) پُر مواد ؛ پیپ بھرا ۔

Matting : (n) (۱) چٹائی ؛ بوریا ۔ (۲) (بحری) دیکھو Mat ۔ (۳) چٹائی بنانے کا سامان ۔

Matting : (n) (۱) ملمع ماند کرنا ؛ کھردری زمین بنانا ۔ (۲) دانہ دار سطح ؛ ماند سطح ۔ (۳) (تصویر کے گرد) غیر مجلیٰ سبز حاشیہ لگانا ۔

Mattock: (n) ایک طرح کی کدال ؛ پھاوڑا ۔

Mattock : (v) کدال سے کھودنا ۔

Mattoid : (n) سنکی آدمی ؛ وہ شخص جو غیر معمولی ذہانت رکھتا ہو مگر اس کا دماغ صحیح نہ ہو ۔

Mattress : (n) (۱) گدا (کرمچ کا جس میں پیال وغیرہ بھری ہو) ۔ (۲) (انجینیئرنگ) درخت کے چھانٹن کی چٹائی جو پشتہ وغیرہ میں لگاتے ہیں ۔

Maturate : (v) (۱) (طبیعیات) پھوڑے وغیرہ کا پکنا ؛ پیپ پڑنا ۔

Maturation : (n) (۱) پھوڑے وغیرہ کا پکنا ؛ مادے کا پک جانا یا پکا دینا ؛ نَضج ۔ (۲) پھل کا پکنا ؛ پختگی ۔ (۳) نشو و نما ؛ پختہ ہونا ؛ بروز ؛ نمو ۔ (٤) (شراب وغیرہ کا) بامزہ ہونا ؛ تیار ہونا ۔ (٥) رشد ؛ بلوغت ۔

Maturation factor : (n) وٹامن بی ۱۲ (Vitamin B 12) ۔

Maturational : (a) نشو و نما میں واقع ہونے والا ۔

Maturative : (a) پھوڑے وغیرہ کو پکانے والی منضج ۔

Maturative : (n) پھوڑے وغیرہ کو پکا کر اچھا کرنے کا علاج ۔

Mature : (a) (۱) رسیدہ ؛ بالغ ؛ پختہ ؛ پکا ۔ (۲) جس کی ذہنی اور جسمانی نشو و نما مکمل ہو چکی ہو ؛ پختہ سیرت ؛ پختہ کار ۔ (۳) (ہنڈی) واجب الادا ۔ (٤) (طبیعیات) پکا ہوا ؛ ناضج ۔ (٥) بلوغت سے متعلق ۔

Mature : (v) (۱) پختہ ہونا ؛ تیار ہونا ؛ پکنا ؛ بالغ ہونا ؛ نشو و نما کا مکمل ہونا ۔ (۲) پکانا ۔ (۳) پختہ کرنا ؛ کامل کرنا ؛ مکمل کرنا ۔ (٤) (ہنڈی کا) واجب الادا ہونا ۔ (٥) (طبیعیات) پھوڑے وغیرہ کا پکنا ۔ (٦) (چینی کے ظروف کا) پکنا ۔

Maturely : (adv.) کامل نشو و نما کے ساتھ ؛ پختہ طور پر ۔

Matureness : (n) (۱) بلوغ ؛ پختگی ؛ رسیدگی ۔ (۲) واجب الادا ہونا ۔

Maturer : (n) پکانے والا ؛ پختہ کرنے والا ؛ بالغ کرنے والا ۔

Maturescence : (n) دیکھو Maturation

Maturescent : (a) تقریباً بالغ ؛ قریب قریب پختہ ؛ پختگی کے قریب ۔

Maturity : (n) (۱) پختگی ؛ بلوغ ؛ رسیدگی ؛ بلوغت ۔ (۲) تکمیل ۔ (۳) (تجارت) واجب الادائی ؛ واجب الادا ہونا ۔ (٤) (طبیعیات) پھوڑے وغیرہ کا پکا ہوا ہونا ۔

Matutinal : (a) (۱) سحری ؛ صبح ؛ علی الصبح سے متعلق ۔ (۲) علی الصبح ظہور پذیر ہونے والا ۔

Matutinally : (adv.) (۱) سحری ؛ سحر گاہی ؛ صبحگاہی ؛ صبح کا ۔ (۲) سویرے کا ؛ قبل از وقت ؛ صبح کا وقت ۔

Matutine : (a) سحری ؛ صبح کا ۔

Matutinely : (adv.) سحر کے وقت ۔

Matweed : (n) بعض قسم کی گھاسوں کا نام ۔

Maty : (n) ملکی نوکر ۔

Maud : (n) (۱) اسکاچستان کے گڈریوں کی چادر جس پر خاکستری دھاریاں ہوتی ہیں ۔ (۲) اسی طرز کا سفری غالیچہ یا کمبل ۔

Maudlin : (n) (۱) ایک قسم کی جڑی بوٹی ۔ (۲) رقیق القلبی ؛ رقت ؛ رونا پن ۔

Maudlin : (a) بےجا طور پر رقیق القلب ؛ رونی صورت ۔

Maudlin-drunk : (a) اس حد تک پیئے ہوئے کہ صورت رونی نظر آئے ۔

Maudlinism : (n) میخواری میں بدحواس ہونا ؛ بے حد پینا ۔

Maudlinly : (adv.) بد حواس کی طرح ؛ مخمور ہو کر ۔

Maugrabee/Maugrabin : (n) افریقی مُور (بربری اور عربی نسل کے لوگ) ۔

Maugre : (prep.) باوجود ۔

In (the) maugre of : باوجودیکہ ؛ با ایں ہمہ ۔

Maugre : (adv.) باوجودیکہ ؛ با ایں ہمہ ۔

Maugre (a person's) teeth/head : اس کی مخالفت کے باوجود ۔

Maukin : دیکھو Malkin

Maul : (n) دیکھو Mall

Maul : (n) دیکھو Mallow

Maul : (v) (۱) مارتے مارتے زخمی کر دینا ؛ بری طرح مارنا ۔ (۲) بری طرح یا بے پروائی سے استعمال کرنا ؛ خراب کر دینا ۔ (۳) (تنقید میں) پرخچے اڑا دینا ؛ دھجیاں بکھیر دینا ۔

Mauley/Maulie : (n) (عامیانہ) ہاتھ ؛ مٹھی ۔

Maulstick/Mahlstick : (n) دیکھو Mahlstick

Maun : (v) چاہیئے ؛ لازم ہے ؛ ضروری ہے ؛ فرض ہے ۔

Maunche : دیکھو Manche

Maund : (n) (۱) دستہ دار ٹوکری ۔ (۲) دستہ دار ٹوکری میں رکھی چیزیں ۔ (۳) گنجائش کا ایک پیمانہ ۔

Maund : (n) من ؛ ۸۲ ۲/۷ پاؤنڈ ۔

Maunder : (n) بے جوڑ بات ؛ بے ربط تقریر ۔

Maunder : (v) کھویا کھویا رہنا ؛ بے جوڑ باتیں کرنا ؛ انمل فقرے کہنا ؛ بے ربط تقریر کرنا ؛ ادھر اُدھر کی بکواس کرنا ۔

Maunderer : (n) بکی ؛ بکواس کرنے والا ؛ بکواسی ۔

Maunderingly : (adv.) بے ربط طور پر ؛ غیر یقینی طور پر ۔

Maundy : (n) (۱) (رومن کیتھولک ملکوں میں) غریبوں کے پیر دھونے کی رسم ۔ (۲) (انگلستان میں) خیراتی جمعرات کو بادشاہ کی جانب سے تقسیم خیرات ۔

Maundy money : (n) خیراتی رقم ؛ وہ رقم جو خیراتی جمعرات کو بادشاہ کی جانب سے شاہی داروغہ خیرات کرتا ہے ۔

Maundy Thursday : (n) خیراتی جمعرات (ایسٹر سے قبل کی جمعرات) ۔

Maundy supper : (n) عشائے ربانی ۔

Maundy week : (n) رجعت مسیح ؛ (ایسٹر) کے قبل کے اتوار سے پہلے کا ہفتہ ؛ مقدس ہفتہ ۔

Mauresque : (a) مورش طرز کا ؛ بربری طرز کا ۔

Maurist : (n) St. Maur کی جماعت کا فرانسیسی بینی ڈکٹن سلسلے کا راہب ۔

Mauser : (n) (۱) ماؤزر ؛ ایک خاص فوجی رائفل (جو موجد کے نام سے موسوم ہے) ۔

Mauritian : (a & n) موریشس کے باشندے یا اس کے متعلق ۔

Maurya : (n) موریہ ؛ موریہ لوگ جنھوں نے ۱۸۴–۳۲۱ قبل مسیح ہندوستان پر حکومت کی ۔

Mausolean : (a) مقبرے سے متعلق ؛ مقبرے کی طرح کا ۔

Mausoleum : (n) مقبرہ (اصل میں یونانی بادشاہ Mausolus کی قبر کا نام تھا) ؛ روضہ ؛ قبر کی شاندار عمارت ۔

Mauther : (n) جوان لڑکی ؛ دوشیزہ ؛ پھوہڑ لڑکی ۔

Mauvaise honte : (n) بناوٹی شرم ؛ بیجا شرم ؛ ناجائز شرم ؛ فضول شرم ؛ ناگوار شرمیلا پن یا جھینپوپن ۔

Mauvaise quart d heure : (n) مختصر مگر تلخ تجربہ ؛ مختصر مگر ناگوار ملاقات ۔

Mauvaise sujet : (n) بد معاش ۔

Mauve : (n) ایک شوخ اور لطیف ارغوانی رنگ ۔

Mauve : (a) شوخ اور لطیف ارغوانی رنگ کا ۔

Mauveine : (n) (کیمیا) انیلین رنگوں کی اساس ۔

Maux : (n) پھوہڑ عورت ۔

Maverick : (n) (۱) وہ بچھڑا جس پر مالک کا مارکہ نہ ہو۔ (۲) (مجازاً) کسی سیاسی جماعت کا منحرف رکن۔ (۳) (مجازاً) آوارہ گرد شخص۔

Maverick : (a) منحرف ؛ آوارہ۔

Maverick : (v) (۱) مارکہ لگا کر بچھڑے کو لے لینا۔ (۲) بے ایمانی سے حاصل کرنا۔

Mavis : (n) ماوس ؛ ایک قسم کا نغمہ سنج پرندہ ؛ طرقہ۔

Mavourneen/Mavournin : میری پیاری یا پیارا۔

Maw : (n) (۱) معدہ (انسان کا)۔ (۲) جگالی کرنے والے جانوروں کے چار معدوں میں سے آخری معدہ ؛ حوصلہ ؛ پوٹا شکمبہ۔ (۳) (مچھلی کا) پھکنا۔ (٤) منہ ؛ جبڑا۔

Maw : (n) دیکھو Maul

Mawk : (n) دیکھو Maggot

Mawkish : (a) (۱) (کھانے کی چیز) منہ بھرا دینے والی۔ (۲) رقت کا ؛ رونے پن کا۔

Mawkishly : (adv.) اس طور سے کہ منہ بھر آئے۔

Mawkishness : (n) (۱) منہ بھرا دینے کی کیفیت۔ (۲) رقیق القلبی ؛ رونا پن۔

Mawky : (a) (۱) جس میں گھن لگا ہو۔ (۲) دیکھو Mawkish۔

Mawseed : (n) خشخاش ؛ دانہ ؛ تخم افیون۔

Mawther : (n) دیکھو Mauwther۔

Mawworm : (n) کرم امعاء ؛ کرم شکم ؛ کیچوا۔

Mawworm : (a) ریا کار ؛ مکار ؛ بگلا بھگت۔

Max : (n) (عام) جن (شراب)۔

Max : (n) (۱) پوری ؛ مکمل کامیابی۔ (۲) Maximum کا مخفف۔

Max : (v) پوری کامیابی حاصل کرنا۔

Maxi - : Maximum کا جزو ترکیبی۔

Maxi : (n) لمبا کوٹ یا سایا وغیرہ۔

Maxilla : (n) (۱) جانوروں کا اوپر کا جبڑا ؛ جبڑے کی ہڈی ؛ فک۔ (۲) بعض حشرات کا بیرونی عضو جس سے وہ چبانے کاکام لیتا ہے۔

Maxillary : (a) جبڑے کے متعلق ؛ جبڑے کی ہڈی کے متعلق ؛ فکی۔

Maxillary : (n) فکی ہڈی۔

Maxillary System : (n) جبڑوں کی بنیاد پر حشرات کی درجہ بندی کا نظام۔

Maxilliform : (a) جبڑے کی شکل کا ؛ جبڑے کا سا ؛ فک نما۔

Maxilliped / - pede : (n) فکی زائدہ۔

Maxillo - : جزو ترکیبی بمعنی فکی اور ...۔

Maxim : (n) (۱) اصول ؛ قاعدہ ؛ ضابطہ عمل ؛ قاعدہ کلی ؛ کلیہ۔ (۲) گُر ؛ حکمت ؛ (حکیمانہ) قول ؛ دانشوروں کا مقولہ ؛ ایقان۔ (۳) ضرب المثل۔

Maxim : (n) میکسم ؛ ایک نالی کی مشین گن جو بہت تیزی سے گولہ باری کرتی ہے اور ٹھنڈا رکھنے کے لئے اس کے خول میں پانی بھرا رہتا ہے۔

Maxim - Nordenfelt gun : (n) میکسم گن کی ایک تغیر یافتہ شکل۔

Maximal : (a) سب سے زیادہ یا سب سے بڑا۔

Maximalist : (n) روس کے اشتراکی فرقے کا ایک رکن جو اپنے مطالبات میں بہت سخت ہے اور کسی مصالحت کو پسند نہیں کرتا۔

Maximite: (n) (۱) ایک قسم کا بارود جس سے دھواں نہیں نکلتا ہے اور جس کا موجد ہڈسن میکسم ہے۔

Maximization : (n) انتہا تك پہنچانا ؛ بڑھانا ؛ مبالغه ؛ غلو ؛ افراط ۔

Maximize : (v) (۱) بہت بڑھادینا ؛ انتہا تك پہنچادینا ۔ (۲) بڑھا چڑھاکر دکھانا یا بیان کرنا ۔ (۳) کسی اصول کی تفسیر میں غلو کرنا ؛ انتہائی پہلو کو اختیارکرنا ۔ (٤) (ریاضیاتی تفاعل میں) زیادہ سے زیادہ قیمت نکالنا ۔

Maximizer : (n) بڑھادینے والا ؛ بڑھا چڑھاکر بیان کرنے والا ۔

Maximum / Maxima : (n) (۱) بڑی سے بڑی مقدار ؛ بڑی سی بڑی تعداد ؛ انتہا ؛ غایت ؛ منتہا ۔ (۲) کمال ؛ کلاهی ۔ (۳) اعظمات ۔

Maximum : (a) زیادہ سے زیادہ ؛ اعلیٰ ؛ اعظم ۔

Maximum thermometer : (n) اعلیٰ تپش پیما ؛ اعلی مقیاس الحرارت ۔

May : (n) دوشیزہ ؛ کنواری ۔

May : (n) (۱) مئی ؛ ماہ مئی ۔ (۲) (مجازاً) کسی چیز کا شباب ؛ عنفوان شباب ؛ نو بہار ۔ (۳) Hawthorne کی کلی یا شگوفه ۔ (٤) (جمع) ( کیمبرج میں) مئی کے امتحانات ؛ کشتیوں کی دوڑ جو آخر مئی یا شروع جون میں ہوتی ہے ۔

Lady or queen of the may : ملکهٔ بہار ؛ ملکهٔ مئی ؛ وہ لڑکی جو یوم بہار کے کھیلوں میں ملکه بنا ئی جاتی ہے ۔

May : (v) (۱) سکنا ؛ ممکن ہونا ؛ امکان ہونا ؛ اختیارہونا ؛ اجازت ہونا ۔ (۲) خواہش یا دعاکے لئے آتا ہے (مثلاً !May you live long) ۔ (۳) سوالات میں به تاکید لا علمی ظاہرکرنا ۔

May : (v) یوم بہار بنانا ؛ کلیوں کو چننا ۔

May : (n) (فلسه زندگی) فریب زندگی ؛ فریب نظر ؛ سراب نظر ؛ مایا ۔

May - apple : (n) بیروج ؛ ہرگیاہ ؛ لکھمنی ۔

May beetle : (n) طلائی حشرہ ؛ طلائی بھونرا ۔

May bird : (n) پن ککڑی کی ایك جنس ۔

May - bug : (n) دیکھو May beetle

May-bush : (n) (۱) Hawthorne کی شاخ ۔ (۲) خفچه ؛ دیکھو Hawthorne -

May butter : (n) بے نمك مکھن جو دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

May - cock : (n) ایك قسم کا خربوزہ ۔

May - day : (n) (۱) یوم بہار ؛ یکم مئی ۔ (۲) ایك بین الا قوامی ریڈیو یا ٹیلیفون سگنل جو مصیبت کے وقت دیا جاتا ہے ۔

May dew : (n) مئی کے مہینے کی شبنم جو بطور دوا یا آرائش استعمال کی جاتی ہے ۔

May drink : (n) ایك قسم کی مفید شراب جو بلجیم اور مغربی جرمنی میں استعمال ہوتی ہے ۔

May duke / Mayduke : (n) ایك قسم کا تلخ شاہ دانه ۔

May examination : (n) (جامعه کیمبرج) مئی کے امتحانات ۔

May fish : (n) ایك قسم کی مچھلی ۔

May-fly : (n) (۱) مئی مکھی ؛ ایك موسمی کیڑا ۔ (۲) ایك کیڑا جو مچھلی پکڑنے کے لئے بطور چارا استعمال کیا جاتا ہے ۔

May-game : (n) (۱) (جمع) وہ کھیل جو یکم مئی کو کھیلے جاتے ہیں ۔ (۲) یوم بہار کے کھیل ۔ (۳) (مجازاً) جشن ؛ کھیل کود ؛ حماقت ؛ احمقانه حرکت ۔ (٤) نشانهٔ تضحیك ؛ سرمایهٔ تضحیك ۔

May-game : (a) ادنیٰ ؛ معمولی ۔

May-happen : (adv.) شاید ؛ اتفاقاً ۔

May-lord : (n) (۱) وہ نوجوان جو یوم مئی کی تقریبات کی صدارت کرتا ھے ۔ (۲) (مجازاً) وہ شخص جس کا تمسخر اڑایا جائے ۔

May-meetings : (n) مذھبی انجمنوں وغیرہ کے اجلاس جو مئی میں ھو تے ھیں ۔

May parr : (n) سالمن مچھلی کا نام (جونشوونما کی ایک خاص منزل میں ھو) ۔

May peal : (n) دیکھو May parr

May-pop : (n) گل صلیبی یا گل ساعت کا پھل ؛ گل صلیبی کا پودا ۔

May queen : (n) ملکہ بہار ؛ ملکہ مئی ؛ وہ لڑکی جو یوم بہار کے کھیلوں میں ملکہ بنائی جاتی ھے ۔

May races : (n) (جامعہ کیمبرج) بین المدارس کشتی کی دوڑ ۔

May-rose : (n) گلاب کا پھول جو مئی میں کھلتا ھے ۔

May-term : (n) جامعہ کیمبرج کی میقات ایسٹر ۔

May-thorn/-tree : (n) عوسج ؛ توت سیاہ ۔

May-week : (n) (کیمبرج) ھفتہ بہار ؛ ھفتہ مئی (جوآخرمئی میں یا شروع جون میں منا یا جاتا ھے) ۔

May-wort : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Maybe/May-be : (adv.) شاید ؛ ممکن ھے کہ ۔

Maybe/May-be : (a) امکان ؛ ممکن ۔

Mayflower : (n) (۱) ایک پھول جو مئی میں کھلتا ھے ؛ گل غنچہ ؛ گل غضاۃ ؛ گل گاؤ زبان ۔ (۲) سیب کی ایک قسم ۔ (۳) (شمالی امریکا) ایک قسم کا توت فرنگی ۔

Mayfowl : (n) پن ککڑی ؛ ایک قسم کی مرغابی ۔

Mayhap : (adv.) دیکھو May-happan

Mayhen : (n) (قانون) لنگڑا لولا کردینے کا جرم (تاکہ دفاع نہ کرسکے) ۔

Mayhen : (v) لنگڑا کردینا ؛ لولا بنا دینا ۔

Maying : (n) یوم بہار منانا ؛ یوم مئی منانا ۔

Mayonnaise : (n) چٹنی کی قسم کی چیز جو انڈے کی زردی وغیرہ سے تیار کرتے ھیں ۔

Mayor : (n) رئیس بلدیہ ؛ صدربلدیہ ؛ میئر ۔

Mayor of the palace : (n) بادشاہت کا وزیر اعظم ۔

Mayoral : (a) میئری ؛ میئر سے متعلق ؛ صدربلدیہ کے متعلق ۔

Mayoral : (n) بوجھ لیے ھو ئے جانوروں کا نگہبان ؛ گٹر یا ؛ ڈاک گاڑی کا نگہبان ۔

Mayoralty : (n) صدر بلدیہ کا عہدہ ؛ صدر بلدیہ کی میعاد حکومت ۔

Mayoress : (n) صدر بلدیہ کی بیوی ؛ میئر کی بیوی ؛ خاتون میئر ۔

Mayorship : (n) صدر بلدیہ کا عہدہ یا رتبہ ۔

Maypole : (n) وہ چھڑ جو یوم بہار کے پھولوں سے آراستہ کرکے نصب کی جاتی ھے اور اسکے آس پاس ناچتے ھیں ۔

Mayweed : (n) بدبو بابونہ ۔

Mazame/Mazama : (n) بعض امریکی ھرنوں کانام ۔

Mazard : (n) سر ؛ چہرہ ۔

Mazard : (n) سیاہ شاہ دانہ ؛ یا گیلاس ۔

Mazarine : (n) (۱) گہرا نیلارنگ ؛ لاجوردی رنگ ۔ (۲) لاجوردی رنگ کا کپڑا ۔ (۳) لندن کی مجلس مشترکہ (Common-Council) کا رکن ۔

Mazarine : (a) لاجوردی ؛ گہرا نیلا ۔

Mazdaism/Mazdeism : (a) زرتشتیت ؛ مذہب زرتشت ۔

Mazdean/Mazdaean : (a) زرتشتی ۔

Maze : (n) (۱) سڑکوں یا رستوں کی پیچیدہ چال ؛ بھول بھلیاں ؛ مضال ۔(۲) گورکھ دھندا ؛ بے ترتیب مجموعہ ؛ پیچ در پیچ مجموعہ ؛ مکھیڑا ۔ (۳) رقص میں چکر لگانے والی حرکت ۔

To read a maze : بھول بھلیاں کے راز کو سمجھ لینا ۔

Maze : (v) (۱) حیران کردینا ؛ چکرمیں ڈال دینا ؛ سراسیمہ کردینا ؛ گھبرادینا ۔(۲) بھول بھلیاں میں پڑجانا ۔

Mazement : (v) (۱) بے خودی ؛ مدھوشی ؛ حالت استعجاب ۔ (۲)دیکھو Bewilderment ۔

Mazily : (adv.) پیچیدگی سے ؛ بھول بھلیاں کی طرح ؛ گورکھ دھندے کی طرح ۔

Maziness : (n) الجھا ہوا ہونا ؛ پیچ در پیچ ہونا ۔

Mazuma : (n) (عام) زر ؛ رقم ؛ روپے پیسے ۔

Mazurka : (n) (۱) ایک قسم کا پولستانی رقص ۔ (۲) سرود جو اس رقص کے ساتھ ہوتا ہے ۔

Mazy : (a) پیچیدہ ؛ پر پیچ ؛ پیچ در پیچ ؛ الجھا ہوا ۔

M.B. Waistcoat : (n) ایک قسم کی صدری جو آگے سے بند ہوتی ہے اور جسے کشیش پہنتے ہیں ۔

Me : (pron.) (۱) مجھے ؛ مجھ کو ۔ (۲) (روز مرّہ) میں ۔ (۳) (میں نے) اپنے آپ کو ۔

Me - too : (a) (سیاسی پالیسی) جو حزب مخالف نے پیش کی ہو اور قابل قبول اور موافق ہو ۔

Me - too : (v) (مخالف کی) کامیاب اور محرک پالیسی سے اتفاق کرنا اور اسے اپنا لینا ۔

Mead : (n) (۱) ایک قسم کی شراب جو شہد سے بنائی جاتی ہے ؛ عسلی شراب ۔(۲) (امریکا) ایک مشروب جس میں کا ربولک ایسڈ گیس ملی ہوتی ہے اور عشبہ کے شیرے کی چاشنی ہوتی ہے ۔

Mead : (n) (۱) چراگاہ ؛ مرغزار ؛ سبزہ زار ۔(۲) ترائی ؛ سیراب زمین ۔ (۳) وہ جگہ جہاں مچھلیوں کو چارا دیا جاتا ہے ۔

Mead-bench : (n) عسلی شراب پینے کی کرسی ۔

Mead-hall : (n) ضیافت کا کمرہ ۔

Mead-wine : (n) ایک قسم کی گھریلو (خانہ ساز) شراب جو شہد اور پانی سے بنتی ہے ۔

Meadow : (n) دیکھو Mead

Meadow : (v) (۱) مرغزار بنانا ؛ چراگاہ کے لئے زمین دینا ۔ (۲) مویشیوں کو چرانا ۔

Meadow ant : (n) برطانیہ کی ایک قسم کی چھوٹی چیونٹی ۔

Meadow chicken/-snipe : (n) (۱) سورا پرندہ۔(۲) دلدلوں میں رہنے والا پرندہ ۔

Meadow crake/-drake : (n) آبچلیک بری ۔

Meadow fly : (n) امریکی جگنو ۔

Meadow green : (n) چمکیلا سبز (رنگ) ۔

Meadow ground : (n) مرغزار کی زمین ؛ مرغزار ۔

Meadow-hen : (n) دیکھو Meadow chicken

Meadow lark : (n) ایک قسم کا چوٹا پرندہ ؛ لوا ؛ امریکی چکارک۔

Meadow mouse : (n) (۱) کھیت چوہا ؛ چراگاھی چوہا ؛ چھوٹی دم والا کھیت چوہا ۔

Meadow mussel : (n) سیپ کی قسم کا ایک کیڑا ۔

Meadow pipit : (n) Anthus جنس کا ایک پرندہ ؛ لوا ؛ قنبرک ؛ (امریکا) چنڈول جیسا پرندہ۔

Meadow-sweet : (n) گلاب کی طرح کا ایک پودا جو مرغزاروں میں اگتا ھے اس کا طرہ دودھیا رنگ کا اور پھول خوشبودار ھوتا ھے ۔

Meadow thatch : (n) ایک قسم کی گھاس جس سے چھپر بناتے ھیں ۔

Meadow vole : (n) دیکھو Meadow-mouse

Meadowy : (a) سبزہ زار کی مانند ؛ جہاں سبزہ زاروں کی کثرت ھو ۔

Meagre : (a) (۱) دبلا ؛ پتلا ؛ لاغر ؛ نحیف ۔ (۲) حقیر ؛ کم مایہ ؛ تھوڑا ؛ قلیل ؛ کم ؛ ناکافی ۔ (۳) (عبادت ؛ خیالات) نامکمل ؛ ناقص ؛ تشنہ ۔ (٤) دیکھو Maigre۔

Meagre : دیکھو Maigre

Meagrely : (adv.) قلیل مقدار میں ؛ نامکمل طور پر ؛ ناقص طور پر ۔

Meagreness : (n) لاغری ؛ کمی ؛ قلت ؛ بے مائگی ؛ کوتاھی۔

Meak : (n) درانتی ؛ لمبے دستے والا ایک اوزار ۔

Meaking/-iron : (n) جہاز کی درز سے رسیوں کا سن نکالنے کا اوزار ۔

Meal : (n) آٹا ؛ میدہ ؛ چونی۔

Meal : (n) (۱) غذا جو مقررہ وقت پر کھائی جائے ؛ طعام ؛ کھانا ؛ کھانے کی باری یا وقت ۔ (۲) دودھ کی وہ مقدار جو گائے بھینس وغیرہ سے ایک ھی وقت میں حاصل ھو ؛ دودھ دوھنے کا وقت ۔

Meal : (v) (۱) آٹا ، میدہ وغیرہ سے ڈھك دینا ۔ (۲) آٹا بنانا ۔ (۳) آٹابننا ۔ (٤) آٹاپیداکرنا ۔

Meal : (v) کھانا ؛ کھلانا ۔

- meal : (suffix) لاحقہ بمعنی مقدار جوایك بار لی جائے ۔

Meal-beetle : (n) ایک کیڑا جو اناج کو خراب کرتا ھے ۔

Meal mite : (n) ایک قسم کا کیڑا ۔

Meal moth : (n) ان دو قسموں کے کیڑوں میں سے ایک جس کا پہل روپ آٹا کھاتا ھے ۔

Meal time : (n) کھانے کا وقت۔

Meal worm/-beetle : (n) Meal-beetle کا پہل روپ۔

Mealie : (n) (جنوبی افریقہ ، عموماً جمع) مکئی۔

Mealiness : (n) (۱) آٹے سے بھرا ھونا ۔ (۲) بھر بھرا پن۔ (۳) چتلا رنگ ۔ (٤) پیلاپن ۔ (٥) چرب زبانی ۔

Mealing : (n) (۱) آٹابنانا ؛ میدہ بنانا ؛ (۲) بارود کو پیسنا ۔

Mealing-stone : (n) آٹا پیسنے کی چکی۔

Mealing table : (n) بارود کو پیسنے کا تختہ ۔

Mealy : (a) (۱) اٹے کا ؛ میدےکا ؛ آٹاسا ؛ میداسا ؛ جس میں آٹا ھو ۔ (۲) سوکھا اور بھربھرا (ابلا ھوا آلو) ۔ (۳) (گھوڑا) ابلق ؛ چتلا ؛ گل دار ۔ (٤) پیلا (چہرے کا رنگ) ۔ (٥) چرب زبان ؛ چکنی چپڑی باتیں کرنے والا ؛ اعتراض میں نرمی کرنے والا ؛ نرم زبان ۔ (٦) (نباتیات) باریك گرد یا سفوف سے ڈھکا ھوا ؛ آردی۔

Mealy bug : (n) ایک کیڑا جو انگور وغیرہ کی بیل میں لگ جاتا ھے ؛ آردی کیڑا ۔

Mealy-mouthed : (a) (۱) چرب زبان ؛ نرم زبان ۔ (۲) (مویشی) جس

کے سیاہ منہ کے گرد سفید حلقہ ہو ۔

Mealy-mouthedly : (adv.) نرم زبانی سے ۔

Mealy-mouthedness : (n) چرب زبانی ؛ نرم زبانی ۔

Mean : (n) (۱) اوسط ؛ حد اوسط ؛ نقطۂ اعتدال ؛ متوسط ؛ درمیانہ ۔ (۲) (ریاضیات) اوسط ۔ (۳) (جمع جو اکثر واحد کے طور پر استعمال ہو تی ہے) ذریعہ ؛ وسیلہ ؛ واسطہ ۔ (٤) (جمع) آمدی ؛ مقدرت ؛ دولت ؛ ثروت ۔

By all (manner of) means : ہر طرح سے ؛ ہر ممکن ذریعہ سے ؛ یقیناً ۔

By any (manner of) means : کسی طرح سے ۔

By fair means : دیکھو fair

By no (manner of) means : مطلق نہیں ؛ ہرگز نہیں ؛ قطعاً نہیں ۔

By or through means of : (۱) ذریعہ ؛ وساطت سے ۔ (۲) نتیجے میں ؛ بہ وجہ ؛ بہ سبب ؛ بدولت ؛ باعث ۔

By this or that means : (۱) کسی بھی طرح سے ۔ (۲) نتیجتاً ؛ اس لئے ؛ اس سبب سے ۔

To be the means of : ذریعہ ہونا ؛ سبب ہونا ؛ باعث ہونا ۔

To find (the) means : ذریعہ تلاش کرنا ۔

Mean : (a) (۱) گھٹیا ؛ ادنیٰ درجے کا ؛ حقیر ۔ (۲) کم رو ؛ کم حیثیت ؛ بدحیثیت ۔ (۳) رذیل ؛ کمینہ ؛ ادنیٰ ؛ خسیس ؛ بخیل ؛ کنجوس ؛ تنگ خیال ؛ تنگ ظرف ۔

To feel mean : پشیماں ہونا ؛ نادم ہونا ۔

Mean : (adv.) اوسط ؛ متوسط ؛ درمیانی ؛ بیچ کا ۔

Extreme and mean ratio دیکھو Extreme

Mean : (adv.) دیکھو Intermediately

Mean : (v) (۱) چاھنا ؛ نیت رکھنا ؛ مد نظر رکھنا ؛ قصد رکھنا ؛ ارادہ رکھنا ۔ (۲) مطلب ہونا ؛ معنی ہونا ؛ مراد ہونا ؛ مفہوم ہونا ؛ منشا ہونا ۔ (۳) کسی چیز کے لئے مخصوص کرنا ؛ کسی مقصد کے لئے بنانا یا منتخب کرنا ۔ (٤) اہمیت رکھنا ۔

To mean business: مصمّم ارادہ ہونا ۔

What do you mean by that ? : اس سے آپ کا کیا مطلب ہے ؟

Mean distance : (n) بعدِ اوسط ؛ اوسط دوری ۔

Mean noon : (n) نیم روز ؛ دوپہر ۔

Mean of grace : (n) وسائل برکت (کلیسائی رسوم وعبادت کو کہتے ہیں) ۔

Under the mean of grace : وسائل برکت سے ۔

Mean proportional : (n) متناسب اوسط ؛ تین مقداروں میں سے درمیانی مقدار جس سے پہلی کو وہی نسبت ہو جو خود اس کو تیسری سے ہے ۔

Mean sun : (n) شمس اصطلاحی ؛ آفتاب مجازی ؛ فرضی آفتاب جو آسمانی خط استوا پر اصلی آفتاب کی اوسط رفتار سے حرکت کرتا ہو ۔

Mean test : (n) کسی کی آمد نی کی سرکاری تحقیقات (مالی مدد دینے کے لئے یا اس کی حد بندی کرنے کے لئے) ۔

Mean time : (n) اوسط وقت ؛ درمیانی وقت ۔

For the mean time : درمیانی وقفے میں ؛ درمیان میں ۔

In the mean time : (۱) اس اثنا میں ۔ (۲) پھر بھی ؛ تا ہم ۔

Mean time : (a) — (۱) درمیانی ؛ درمیانی وقفے کا ۔

Mean time : (adv.) — اس اثنا میں ۔

Mean while/Meanwhile : (n) — دیکھو Mean time

For the mean while : درمیانی وقفے میں ؛ درمیان میں ۔

In the mean while : (۱) اس اثنا میں ۔ (۲) پھر بھی ؛ تا ھم ۔

Mean white : (n) — ریاستہائے متحدہ امریکا کی جنوبی ریاستوں کے گوری قوم کے لوگ جن کے پاس جانداد نہیں تھی ؛ بے مایہ گورے ۔

Meander : (n) — (۱) (جمع) خم داری ؛ پھیر ؛ چکر ؛ دریا کے پیچ و خم ۔ (۲) (جمع) پر پیچ و خم راھیں ؛ پیچ دار راستے ؛ بھول بھلیاں ۔ (۳) (عموماً جمع) چکر ؛ پھیر (کا سفر) ۔ (٤) لہر دار کشیدہ (کتاؤ کا کام ) ۔

Meander : (v) — (۱) ادھر اُدھر پھرنا ؛ چکر لگانا ۔ (۲) دریا کا چکر کھاتے ہوئے بہنا ۔

Meandric : (a) — خم دار ؛ پیچ دار ؛ چکرمارنے والا ۔

Meandrine : (a) — پر پیچ و خم ؛ پیچ دار ؛ (خصوصاً اس مونگے کی صفت جس کی ساخت انسان کے دماغ کی طرح ہوتی ہے ) ۔

Meandrous : (a) — دیکھو Meandric

Meanie/Meaning : (n) — کج خُلق اورغیر دلکش شخص ؛ کنجوس ؛ غیر منصف ؛ عیب جو ؛ (تھیٹرکا) ولن ؛ بدمعاش ۔

Meaning : (n) — مطلب ؛ مقصد ؛ مدعا ؛ مفہوم ؛ مقصود ؛ مراد ؛ معنی ؛ منشا ؛ اھمیت ۔

Meaning : (a) — معنی خیز ؛ پُرمعنی ۔

Meaningful : (a) — پر مقصد ؛ معنی خیز ؛ پر مفہوم ۔

Meaningfully : (adv.) — معنی خیز طور پر ۔

Meaningless : (a) — بے معنی ؛ مہمل ؛ لغو ۔

Meaninglessly : (adv.) — مہمل طور پر ؛ بے معنی طور پر ۔

Meaninglessness : (n) — بے معنی ہونا ؛ مہمل ہونا ۔

Meaningly : (adv.) — پرمعنی طریقے سے ۔

Meanly : (adv.) — کمینہ پن سے ؛ تنگ ظرفی سے ؛ تنگ خیالی سے ؛ دوں ھمتی سے ؛ قلیل مقدار میں ؛ افلاس زدہ حالت میں ۔

Meanness : (n) — کمینہ پن ؛ کمینگی ؛ رذالت ؛ دناءت ؛ خساست ؛ کنجوسی ؛ تنگ دلی ؛ تنگ ظرفی ؛ تنگ خیالی ؛ دوں ھمتی ۔

Meant : (a) — Mean (v) کا صیغہٴ ماضی ۔

Mease : (n) — هیرنگ (مچھلی) کی پیمائش کا ایک پیمانہ ۔

Mease : (v) — تخفیف کرنا ؛ کم کرنا ؛ گھٹانا ۔

Measle : (n) — (۱) (جمع) کھسرا ؛ ایک قسم کی چھوٹی چیچک ؛ پھول متی ؛ خسرہ ۔ (۲) (جمع) سوروں کی ایک بیماری ۔

German measles : ایک قسم کی چھوٹی چیچک ؛ خسرہ کاذب ۔

Measle : (n) — سونڈی (کنو دانے کی) ۔

Measle : (v) — (۱) خسرہ پھیلانا ۔ (۲) خسرہ کی طرح داغدار کردینا ۔ (۳) خسرہ میں مبتلا ہونا ۔

Measled : (a) — (۱)خسرہ میں مبتلا ۔ (۲) چتی دار ؛ گلدار ۔

Measly : (a) — (۱) خسرے کا ؛ جیسا کھسرا ہو ۔ (۲) (عام) حقیر ؛ ذلیل ؛ نکما ۔

Measurable : (a) — (۱) قابل پیمائش ؛ قابل اندازہ ؛ جوناپا جاسکے ؛

پیمودنی ؛ پیمائش پذیر ۔ (۲) (موسیقی) تال دار ؛ موزوں ۔

To come within a measurable distance : بہت قریب آجانا ۔

Measurably : (adv.) قابل پیمائش طور پر ؛ حد کے اندر ؛ متناسباً ۔

Measure : (n) (۱) ناپ ؛ پیمائش (جسامت ، طول ، مقدار وغیرہ) ۔ (۲) حد ؛ درجہ ؛ مقدار ۔ (۳) پیمانہ ؛ صاع ؛ وہ ظرف جس سے سیالات وغیرہ ناپی جائیں ۔ (٤) فیتہ (ناپنے کا) ؛ گز وغیرہ ۔ (۵) وزن کا پیمانہ یا اکائی ۔ (٦) پیمائش (کا اصول یا طریقہ) ۔ (۷) معیار ؛ مقیاس ۔ (۸) معینہ حد یا مقدار ۔ (۹) (شعر کا) وزن ؛ بحر ۔ (۱۰) گیت وغیرہ کی تال ؛ گت ۔ (۱۱) ناچ ۔ (۱۲) تدبیر ؛ کاروائی ؛ وسیلہ ۔ (۱۳) قانون ؛ ضابطہ ۔ (۱٤) (ریاضیات) مقسوم علیہ ۔ (۱۵) صفحہ کی چوڑائی (شمشیرزنی) پہنچ ۔ (۱٦) (ارضیات) (جمع) طبق ۔ (۱۷) تناسب ۔

Beyond above measure : بے حد ؛ حد سے زیادہ ؛ بے انتہا ۔

By measure : ناپ کر ۔

By measure : معینہ حد تک ؛ جزوی طور پر ؛ جزواً ۔

Common measure : (ریاضیات) مقسوم علیہ مشترک ۔

Full measure : مقدار کامل ؛ پوری مقدار ۔

Good measure : صحیح مقدار ؛ صحیح پیمائش ۔

Greatest common measure : سب سے بڑا مقسوم علیہ مشترک ۔

In a great or large measure : بڑی حد تک ؛ زیادہ تر ؛ بیشتر ۔

In a measure : کسی حد تک ؛ کسی قدر ۔

In measure : جزواً ؛ مقررہ حد تک ۔

In measure as : تناسب سے ۔

In some measur : کسی قدر ؛ کسی حد تک ۔

In the same measure : اسی قدر ؛ اسی حد تک ۔

Long measure : لمبائی کا پیمانہ ؛ گز وغیرہ ۔

Out of (all) measure : بہت زیادہ ؛ انتہا سے بڑھ کر ۔

To be the measure of : پیمانہ ہونا ؛ ناپ ہونا ۔

To keep measure : صحیح وقت دیکھنا ۔

To keep or observe measure : ضبط کرنا ؛ حد کے اندر رہنا ۔

To know the measure of foot : اپنی (یاکسی کی) کمزوری معلوم کرنا ؛ (کسی کو) قابو میں رکھ کر اس کا انتظام کرنا (کرنے کے قابل ہونا) ۔

To take measures : ناپنا ؛ ناپ لینا ۔

To take, adopt, pursue (certain) measures : مناسب کاروائی کرنا ۔

To take the measure of : ناپ لینا ۔

Measure : (v) (۱) ناپنا ؛ ماپنا ؛ پیمائش کرنا ؛ تولنا ۔ (۲) (کسی شخص کے کپڑوں کا) ناپ لینا ۔ (۳) (کسی کو) سرسے پیر تک دیکھنا ۔ (٤) (مقررہ طول کا) خط کھینچنا ؛ ناپ کر نشان لگانا ؛ ناپ کر ایک ٹکڑا علا حدہ کرنا ۔(۵) کسی کی سیرت وغیرہ کا اندازہ کرنا ؛ کسی غیر مادی چیز کا اندازہ کرنا ۔ (٦) (کسی کو) مقررہ حصہ دینا ۔ (۷) طاقت آزمائی کرنا ؛ (زور) آزمانا ۔ (۸) قطع مسافت کرنا ۔ (۹) مقسوم علیہ ہونا ۔ (۱۰) پیمانہ ہونا ۔

To measure one's length : زمین پر چت گرنا ؛

زمین ناپنا ۔

To measure swords : (۱) ٹوئل کے لئے تلواروں کو ناپنا کہ برابر ھیں یا نہیں ۔(۲) مقابلہ کرنا ؛ زور آزمائی کرنا ۔ (۳) تلوار سے لڑنا ۔

To measure up to (or with) : (۱) ھم پلہ ھونا ؛ مد مقابل ھونا ۔ (۲) اھل ھونا ؛ موزوں ھونا ۔

Measured : (a) (۱) ناپا ھوا ؛ پیمائش کردہ ۔ (۲) موزوں ؛ باقاعدہ ؛ باترتیب ؛ متناسب ۔ (۳) جچے تلے (الفاظ) ۔ (٤) (موسیقی) تال دار ؛ موزوں ۔

Measured work : (n) ٹھیکے کا کام ؛ اجرتی کام ؛ اجرت کا کام ۔

Measureless : (a) بے اندازہ ؛ بے حد ؛ بے کراں ؛ بے قیاس ؛ بے انتہا ۔

Measurelessly : (adv.) بے اندازہ طور پر ؛ بے انتہا طور پر ۔

Measurelessness : (n) بے اندازہ ھونا ؛ بے حد ھونا ؛ بے قیاس ھونا ۔

Measurement : (n) اندازہ ؛ پیمانہ ؛ مقیاس ؛ پیمائش ؛ ناپ تول ؛ مساحت ۔

Measurer : (n) (۱) پیمائش کرنے والا ؛ پیمائندہ ۔ (۲) پیمائش کرنے کا آلہ ۔ (۳) مسّاح پروانہ ؛ ایك قسم کا کیڑا جو آگے چل کر تتلی بن جاتا ھے ۔

Measuring : (n) پیمائش ؛ اندازہ کرنا ؛ ناپ لینا ؛ ناپنا ۔

Measuring : (a) پیمائشی ۔

Measuring cast : (n) (مجازاً) مشکل مسئلہ ؛ نازك سوال ؛ دکھا کا معاملہ ۔

Measuring chain : (n) جریب ۔

Measuring wheel : (n) (۱) فاصلہ پیما ۔ (۲) محیط چرخ پیما ۔

Measuring worm : (n) کنڈل کیڑا ۔

Meat : (n) (۱) گوشت ؛ لحم ؛ ماس (غذا کی حیثیت سے باستثنائے مرغ) ۔ (۲) غذا ؛ کھانے کی چیز ۔ (۳) (پھل ، جوز ، انڈا وغیرہ کا) گودا ؛ مغز ؛ زردی ۔(٤) صدف ماھی کاگوشت ۔(٥) (شکار) شکار کیا ھوا جانور ۔(٦) مواد ؛ موضوع ۔ (۷) سور کا گوشت ۔

After meat : کھانے کے بعد ؛ بعد از طعام ؛ بعد از غذا ۔

At meat : کھانے کے وقت ؛ کھانے کی میز پر ۔

Before meat : کھانے سے پہلے ؛ قبل طعام ؛ غذا سے پہلے ۔

Green meat : سبزی ؛ ترکاری ؛ چارا ۔

Meat : (v) کھانا فراھم کرنا ۔ (۲) کھانا کھانا ؛ کھانے میں شریك ھونا ۔

Meat biscuit : (n) گوشت کا بنا بسکٹ ۔

Meat earth : (n) زرخیز زمین ۔

Meat-fly : (n) ماس مکھی ۔

Meat lozenge : (n) گوشت کا بنا لوز ۔

Meat maggot : (n) مگس مکھی کا پہل روپ ۔

Meat-offering : (n) (بائبل) میدے دار تیل کا چڑھاوا ؛ غذا کا چڑھاوا ۔

Meat tea : (n) شام کا ناشتہ جس میں گوشت پیش کیا جائے ۔

Meatal : (a) نالی سے متعلق ؛ صماخ سے متعلق ۔

Meated : (a) لحم دار ۔

Open meated : رس دار (پنیر) ۔

Well meated : (۱) (وہ جانور) جس میں گوشت زیادہ ھو ۔ (۲) مقوی (پنیر) ۔

Meatiness : (n) پر گوشت ہونا ؛ ست دار ہونا ۔

Meatless : (a) (۱) بے گوشت کا ۔ (۲) بے غذا کا ۔

Meato - : (prefix) سابقہ بہ معنی نالی ؛ منفذ ۔

Meatoscope : (n) پیشاب کی نالی کو جانچنے کا آلہ ۔

Meatotome : (n) منفذ بول میں شگاف ڈالنے کا نشتر ۔

Meatotomy : (n) منفذ بول کا شگاف ۔

Meatus : (n) (تشریح) نالی ؛ منفذ ؛ صماخ ۔

Auditory meatus : صماخ الاذن ؛ کان کی نالی ۔

Nasal meatus/Olfactory meatus : ناک کا سوراخ ۔

Urinary meatus : منفذ بول ۔

Meaty : (a) (۱) پرگوشت ؛ گوشت دار ؛ بھر بھرا ؛ (گوشت سے) بھرا ہوا ۔(۲) (مجازاً) پرمغز ؛ ست دلد ۔ (۳) گوشت کا ؛ گوشت جیسا ۔

Meaul/Meawl (c) : (n) میاؤں میاؤں کرنا ؛ بلی کی بولی بولنا ؛ بلی کی طرح بولنا ۔

Meaw (c) : (n) دیکھو Meaul

Meazle : (n) کوڑھی ۔

Mecca : (n) (۱) مکہ ؛ مکہ معظمہ ۔(۲) (مجازاً) وہ جگہ جس کےدیکھنے کی آرزو ہو ۔(۳) (مجازاً) عقیدے وغیرہ کے پیدا ہونے کی جگہ ؛ سر چشمہ مولد و منشا ؛ گہوارہ ۔

Mecca balm: (n) زردی مائل روغن دار لاکھ ۔

Meccan : (a) مکے کا ؛ مکے سے متعلق ؛ مکّی ۔

Meccan : (n) مکے کا باشندہ ؛ مکّی ۔

Meccano : (n) چھوٹے چھوٹے پرزوں کے سیٹ کا تجارتی نا م جس سے انجینیئرنگ کے نمونے بنائے جاتے ہیں ۔

Mechanic : (a) (۱) دستکار ۔ (۲) میکانیکی ؛ مشین سے متعلق ؛ مشین جیسا میکانیکی ۔ (۳) مشینی ؛ مشین کی طرح کام کرنے والا ۔

Mechanic : (n) (۱) کاریگر ؛ دستکار ؛ اهل حرفه ؛ مشین ساز ۔ (۲) مشین چلانے والا ؛ مستری ۔

Mechanic power : (n) سادہ مشین ؛ میکانیکی اوزار یا آلات ۔

Mechanical : (a) (۱) مشینی ؛ کلوں کے متعلق ؛ جر ثقیل کے متعلق ۔ (۲) مشین سے چلنے والا ؛ مشین کا بنا ہوا ؛ کل دار ۔ (۳) مشین جیسا ؛ کٹھ پتلی کی طرح کا ؛ جس میں اپج بالکل نہ ہو ۔ (٤) میکانکی ؛ کل کے سکون و حرکت سےمتعلق ۔ (٥) میکانیکی (نظریہ) ؛ (نظریہ) جو کل مظاہر کو محض طبیعی حرکت کا نتیجہ سمجھتا ہے ۔ (٦) خود کار ۔ (۷) (ارضیات) (وہ طبقات عصر) جن کے اجزا میں کیمیائی تبدیلی نہ ہوئی ہو ۔ (۸) (ریاضیات) علوی ؛ غیر جبری ۔ (۹) طبعی یا مادی ۔ (۱۰) میکانیکیات سے متعلق ۔ (۱۱) (نفسیات) اضطراری ۔

Mechanical : (n) دستکار ؛ اهل حرفه ۔

Mechanical advantage : (n) میکانیکی مفاد ؛ مفادحیلی ۔

Mechanical construction : (n) میکانیکی عمل ۔

Mechanical drawing : (n) ڈرائنگ بذریعہ اوزار یا آلات ؛ میکانیکی نقشہ کشی جو بذریعہ پرکار کی جائے ۔

Mechanical mixture : (n) سادہ آمیز ۔

Mechanical powers : (n) دیکھو Mechanic power

Mechanical tissue : (n) (نباتیات) ریشے جو ڈھانچے کا کام کرتے ہیں ۔

Mechanicalism : (n) نظریہ میکانیکی کی پیروی ؛ میکانیکی عقیدہ ۔

Mechanicality : (n) میکانیکی ہونا ؛ مشین جیسا ہونا ۔

Mechanicalize : (v) میکانیکی بنانا ۔

Mechanically : (adv.) میکانیکی طریقے سے ؛ از روئے علم جر ثقیل ؛ کلوں کے ذریعے سے ؛ مشین سے ؛ مشین کی طرح ؛ کٹھ پتلی کی طرح ؛ بغیر شعوری ارادے کے ۔

Mechanicalness : (n) میکانیکی ہونا ؛ مشین جیسا ہونا ۔

Mechanician : (n) کل ساز ؛ مشین بنانے والا ؛ ماہر مشین سازی ۔

Mechanico - : جزو ترکیبی بمعنی میکانیکی ۔

Mechanico-Chemical : (a) میکانیکی کیمیاوی ۔

Mechanico-Corpuscular : (a) میکانیکی ذراتی (فلسفہ) ۔

Mechanics : (n) (۱) علم سکون و حرکت ؛ میکانکس ؛ علم جر ثقیل ؛ میکانیکیا ت ؛ علم الحیل ۔ (۲) مشینوں کا علم ؛ مشین دانی ۔

Analytical mechanics : تحلیلی میکانیکیات ۔

Animal mechanics : حیوانی میکانیکیات ۔

Mechanics institute / - institution : (n) کاریگروں کا اسکول ۔

Mechanism : (n) (۱) پرزوں کی ترتیب ؛ ترکیب ؛ پرزہ کاری ؛ مشین کی ساخت ۔ (۲) (مجازاً) کسی چیز کی ساخت ؛ ترکیب و ترتیب ۔ (۳) (آرٹ) اصول فن ؛ فنی پہلو ؛ ظاہری ساخت ؛ میکانیت ۔ (٤) نظام ؛ نظام جسم ۔

Mechanist : (n) (۱) مشین ساز ۔ (۲) ماہر میکانک ؛ میکانیکیات داں ؛ (۳) میکانیکی نظریے کا قائل ؛ جو خیالی مظاہر کو بھی طبعی اور کیمیاوی اصول کے ماتحت سمجھتا ہے ؛ معتقد میکانیت ۔

Mechanistic : (a) مشین سازی یا مشین ساز سے متعلق ؛ نظریہ میکانیت سے متعلق ۔

Mechanization : (n) مشین صفتی ۔

Mechanize : (v) (۱) میکانیکی بنادینا ؛ مشین صفت کردینا ۔ (۲) خود کار بنادینا ۔ (۳) مشین لگانا یا مہیا کرنا ۔ (٤) (فوج کو) ہتھیار سے لیس کرنا ۔ (٥) مشین سے بنانا ۔ (٦) مشین پر حد سے زیادہ بھروسہ کر کے بنانا ۔

Mechanizer : (n) میکانیکی نظریے کا قائل ۔

Mechanotherapy : (n) میکانیکی علاج ؛ مشینی علاج ۔

Mechant/Mechante : (a) کینہ پرور ؛ بد یا طن ۔

Mechlin (lace) : (n) میکلن کی بنی ہو ئی لیس ۔

Mechoacan : (n) ایک قسم کی جنگلی بیل کی جڑ ۔ (۲) جلاب یا مسہل لانے والی جڑ ۔ (۳) میکسیکو کے ایک قصبے کا نام ۔

Meconate : (n) خشخاش کے تیزاب کا نمک ۔

Meconic : (a) خشخاش کا ؛ افیون کا ۔

Meconic acid : (n) خشخاش کا تیزاب ؛ ایک قسم کا سفید قلمی تیزاب جو افیون سے حاصل ہو تا ہے ۔

Meconidine : (n) ایک قسم کا بے شکلا القلی نما جو افیون میں پایا جاتا ہے ۔

Meconin : (n) ایک سفید بلوری بے تاثیر مرکب جو افیون میں پایا جاتا ہے ۔

Meconium : (n) جنین کی بڑی آنت سے پیدائش کے بعد خارج ہونے والا سیاہ فضلہ ؛ نوزائیدہ بچے کا پہلا پاخانہ ۔

Medal : (n) تمغہ و نشان ۔

The reverse of the medal : سوال کا دوسرا پہلو ؛ تصویر کا دوسرا رخ ۔

Medal : (v) تمغہ دینا ؛ تمغے سے مزین کرنا ۔

Medal play : (n) (گولف) گولف مقابلہ جس میں اسکور ضربوں کی تعداد پر دیا جاتا ھے ۔

Medalet / Medallet : (n) چھوٹا تمغہ ۔

Medallic : (a) تمغوں کا ؛ تمغو ں سے متعلق ۔

Medallion : (n) (۱) بڑا تمغہ ؛ تمغہ کلاں ۔ (۲) کوئی تمغہ نما چیز ، جیسے تصویر ، لوح وغیرہ ۔

Medallist / Medalist : (n) (۱) تمغہ ساز ؛ تمغہ گر؛ تمغہ کن ۔ (۲) تمغہ یافتہ شخص ، جس کو تمغہ ملا ہو ۔

Meddle : (v) دخل دینا ؛ مداخلت کرنا ؛ بیجا دست اندازی کرنا ؛ ٹانگ اڑانا ؛ دخل در معقولات کرنا ۔

Neither make nor meddle : دیکھو Make

Meddler : (n) مداخلت کنندہ ؛ خواہ مخواہ دخل دینے والا ؛ دست اندازی کرنے والا ۔

Meddlesome : (a) دخل در معقولات کا عادی ؛ خواہ مخواہ دخل دینے کا عادی ۔

Meddlesome mettie : (n) دیکھو Meddler

Meddlesomely : (adv.) دخل در معقولات کرتے ہوئے ؛ خواہ مخواہ دخل دیتے ہوئے ۔

Meddlesomeness : (n) دخل در معقولات کی عادت ۔

Meddling : (n) دخل در معقولات ؛ دست اندازی ؛ مداخلت ۔

Meddlingly : (adv.) دخل در معقولات کرتے ہو ئے ؛ دست اندازی کرتے ہوئے ۔

Mede : (n) میڈیا (Media) کا باشندہ ۔

The law of the medes and persians : دیکھو law

Media : (n) (۱) b 'd 'g کے اصوات ۔ (۲) (تشریح) شیریان کی درمیانی جھلی ؛ رگوں کی درمیانی جھلی ۔

Media : (n) Medium کی جمع ۔

Mediacy : (n) (منطق و فلسفہ) بالواسطہ ہونا ۔

Mediaeval/Medieval : (a) ازمنہ وسطیٰ کے متعلق ؛ قرون وسطیٰ کا

Mediaeval/Medieval : (n) ازمنہ وسطیٰ کا باشندہ ۔

Mediaevalism/Medievalism : (n) قرون وسطیٰ کا رنگ یا طرز ؛ ازمنہ وسطیٰ کا نظام وغیرہ ۔

Mediaevalist/Medievalist : (n) قرون وسطیٰ کی تاریخ کا محقق ؛ ازمنہ وسطیٰ کے فن ، مذہب وغیرہ کا پیرو ۔

Mediaevalize/Medievalize : (v) قرون وسطیٰ کے رنگ میں رنگنا ؛ ازمنہ وسطیٰ کے خیالات کی حمایت کرنا ۔

Mediaevally/Medievally : (adv.) قرون وسطیٰ کی طرز پر ۔

Medial : (a) (۱) وسطی ؛ درمیانی ؛ بیچ کا ؛ درمیان کا ؛ جو بیچ میں واقع ہو ۔ (۲) متوسط ؛ اوسط درجے کا ؛ درمیانی رتبے یا حیثیت کا ۔ (۳) متوسط ؛ معمولی ۔ (٤) اوسط ۔

Medial : (n) درمیانی لفظ ۔

Medial accent : (n) پانچویں سر سے سوم صفیر کا اترنا ۔

Medial cadence : (n) لے کا سر گم کے تیسرے رکن پر ختم ہونا ۔

Medial consonance : (n) ششم اکبر اور سوم اکبر ۔

Medial to : (adv.) درمیان میں ؛ درمیان کا ۔

Medially : (adv.) وسط میں ؛ اوسط درجے پر ۔

Median : (a) درمیانی ؛ وسطی ؛ بیچ کا ۔

Median : (a) (۱) وسطی شریان ، رگ یا عصب۔ (۲) (ریاضیات) وسطانیہ ؛ خط وسطی۔ (۳) (شماریات) وسطی عدد۔

Median : (a) میڈیا کی بادشاہت کا یا اس سے متعلق۔

Median : (n) دیکھو Mede

Median artery : (n) وسطی شریان۔

Median basilic vein : (n) وسطی با سلیق ورید۔

Median line : (n) وسطی خط۔

Median lithotomy : (n) وسطی حصات تراشی۔

Median plane : (n) وسطی سطح۔

Median zone : (n) ۵۰ اور ۱۰۰ فیتھم کے درمیان کی گہرائی میں سمندری تہ۔

Mediant : (n) (۱) (کلیسائی موسیقی) دوقسم کے سروں میں سے ایک (۲) سر گم کا تیسرا رکن۔

Mediastinal : (a) غشائے وسطی کا۔

Mediastinum : (a) (تشریح) غشائے وسطی ؛ ایک جھلی جو پھیپھڑوں وغیرہ کے درمیان ہوتی ہے۔

Mediastino - : جز و ترکیبی بمعنی " غشائے وسطی"۔

Mediate : (a) بالواسطہ۔

Mediate : (v) (۱) واسطہ ہونا ؛ بیچ کی کڑی ہونا ؛ ثالثی کرنا۔ (۲) بیچ میں پڑنا ؛ مصالحت کرانا ؛ رفع شر کرنا ؛ بیچ بچاؤ کرنا ؛ گفت و شنید کرنا۔ (۳) سبب ہونا ؛ باعث ہونا ؛ وسیلہ ہونا ؛ ذریعہ ہونا۔

Mediate auscultation : (n) بالواسطہ استماع الصدر۔

Mediate inference : (n) (منطق) استنتاج نظری۔

Mediate knowledge : (n) استنتاجی علم۔

Mediate testimony : (n) (قانون) ثانوی شہادت۔

Mediation : (n) (۱) واسطہ ؛ شفاعت ؛ وساطت ؛ توسل ؛ وسیلہ۔ (۲) بیچ بچاؤ۔ (۳) (موسیقی) بھجن کا وہ حصہ جو سروں کے درمیان ہو۔

Mediatization : (n) بالواسطہ الحاق ؛ مشروط الحاق ؛ بیچ بچاؤ۔

Mediatize : (v) (۱) بالواسطہ الحاق کرنا ؛ مشروط الحاق کرنا ؛ کسی چھوٹی ریاست کا بڑی سلطنت کے ساتھ اس طرح الحاق کرنا کہ اس کے فرمانروا کا شاہی خطاب اور بعض حقوق بر قرار رہیں۔ (۲) بیچ بچاؤ کرنا ؛ مصالحت کرانا۔

Mediator : (n) (۱) بیچ بچاؤ کرنے والا ؛ مصالحت کرانے والا ؛ ثالث۔ (۲) شفیع ؛ (خصوصاً) حضرت عیسیٰ۔ (۳) Quadrille اور Ombre کھیلوں میں ایک قسم کا انحراف۔ (٤) کیمیاوی رد عمل یا حیاتی عمل کا درمیانی عامل۔

Mediatorial : (a) وسیطانہ ؛ شفیعانہ۔

Mediatorship : (n) ثالث کا عہدہ۔

Mediatory : (a) شفیعانہ ؛ مصالحت کا ؛ شفاعت کی۔

Mediatrix/Mediatress/Mediatrice : (n) وسیطہ ؛ مصالحت کرانے والی ؛ شفیعہ ؛ ثالثہ۔

Medic : (a) (۱) طبی ؛ طب کے متعلق ؛ طب مغربی کا ؛ ڈاکٹری۔ (۲) طبی (ضد جراحی)۔ (۳) جس کا علاج عمل جراحی سے نہیں بلکہ دواؤں سے ہو۔

Medic : (n) (۱) (امریکا) (عام) طبیب ؛ ڈاکٹر؛ طب کا طالب علم۔

Medicable : (a) علاج پذیر ؛ قابل علاج ؛ لائق معالجہ ؛ جس میں طبی تدارک ممکن ہو۔

Medical : (a) دیکھو Medic

Merry man / Meryman : (n) (۱) (جمع) نائٹ کے فوجی ۔ (۲) مسخرا ۔

Merry-meeting : (n) جشن ؛ رنگ رلیاں ۔

Merry-totter : (n) ہنڈولا ۔

Merrythought : (n) دو شاخی ہڈی جو پرندوں کے حلق اور سینے کے درمیان ہوتی ہے ؛ جناغ ۔

Merse : (n) نشیبی ساحلی زمین ؛ دلدل ۔

Merv : (n) عورتوں کی پوشاک بنانے یا جھالر لگانے کا ریشمی کپڑا ۔

Mervieilleux / -euse : (n) خوش پوش فرانسیسی بانکے یا عورتیں (اٹھارھویں صدی کے آخر کی) ۔

Merwoman : (n) شادی شدہ یا ضعیف بنت البحر ۔

Mesa : (n) اونچی سطح مرتفع ؛ کوہ مستطیر ۔

Mesaconate : (n) Mesaconic acid کا نمک ۔

Mesaconic acid : (n) Citraconic acid اور نائٹرک ایسڈ کو ابالنے پیدا ہونے والا ترشہ ۔

Mesad : (adv.) وسطی شریان کی طرف ۔

Mesal : (a) میانہ سطحی ؛ درمیانہ ؛ (کسی جسم کے) خط مرکزی یا وسطی کا ؛ خط وسطی کی طرف ؛ خط وسطی میں ۔

Mesalliance : (n) ایسے شخص کے ساتھ شادی جو رتبے میں کم ہو ؛ کم حیثیت شخص کے ساتھ شادی ۔

Mesally : (adv.) درمیانہ حالت میں ؛ خط مرکزی یا وسطی سے ۔

Mesaraic : (a) ماساریقی ؛ حاویائ ۔

Mesaraic : (n) ماساریقی ورید ۔

Mesaticephalic : (a) (۱) متوسط الراس ؛ درمیانہ سرہ ۔ (۲) درمیان سر ؛ میان سر ۔

Mesaticephalis : (n) درمیان سر ہونا ؛ درمیانہ سری ؛ میان سری ۔

Mesaticephaly : (n) دیکھو Mesaticephalis

Mescal / Mex (i) cal / Mezeal : (n) ایک تیز شراب جو امریکی ایلو سے بنائی جاتی ہے ۔

Mescal buttons : (n) ایک قسم کے درخت کا خشک اور تراشا ہوا پھل جو نشہ آور ہوتا ہے ۔

Mescaline : (n) ایک القلی نما ۔

Mesdames : (n) Madame کا جمع ۔

Meseems : (v) مجھے یہ معلوم ہوتا ہے ؛ ایسا نظر آتا ہے ؛ میرا خیال ہے ۔

Mesembryanthemum : (n) گل صد برگ ؛ بزارہ ؛ ایک قسم کا گیندا ۔

Mesencephalic : (a) میانی دماغ سے متعلق ۔

Mesencephalon : (n) میان دماغ ؛ پل دماغ ۔

Mesenchyma / Mesenchyme : (n) (حیاتیات) خلوی نسیج جو زیر نہوض اور بر نہوض سے نکل کر میانِ نہوض بناتے ہیں ۔

Mesenchymal / Mesenchymatous : (a) میان نہوضی خلوی نسیج سے متعلق ۔

Mesenterial : (a) دیکھو Mesaraic

Mesenteric : (a) دیکھو Mesaraic

Mesenteron : (n) میان معا ؛ (نشوونما کے) ابتدائی دور کے قنات ہاضمہ کا ہضمی حصہ ۔

Mesentery / Mesenterium / Mesenterion : (n) ماساریقا ؛ حاویہ ؛ جھلی کی ایک تہ جو آنتوں کےکسی حصہ کو معدے کے بیرونی حصے سے ملحق کرتی ہے ۔

Mesenteritis : (n) سوزش ماساریقا ۔

Mesethmoid : (n) وسطی غربالی ہڈی ۔

Mesh : (n) (۱) جال کا پھندا یا سوراخ ۔ (۲) (جمع) جالی کا کام ۔ (۳) (مجازاً) پھندا ۔ (٤) (عضویات) جالی دار ساخت ؛ مشبك ساخت ؛ مشبکی ساخت ۔ (٥) (مشین) پہیے کے دندانے کا ایک دوسرے کے ساتھ یا دندانہ دار پرزے کے ساتھ ملنا ۔

In (in to) mesh : پھنسے ہوئے چرخی کے دندانے ؛ گیرہ میں ؛ چالو ۔

Mesh : (v) (۱) جال میں پھنسانا ؛ دام میں پھنسانا ؛ پھندے میں پھنسانا ۔ (۲) جال میں پھنسنا ؛ دام میں پھنسنا ؛ پھندے میں پھنسنا ۔ (۳) (مشین) (دندانے کا) دوسری چرخی یا اس کے دندانے سے پھنسنا ۔

Mesh : دیکھو Mash

Mesh-connection : (n) مبراق (Dynomo) میں لچھوں کو لگانے کا ایک طریقہ ۔

Mesh-stick : (n) جال بنانے میں استعمال ہونے والی چھڑی ۔

Meshed : (a) (۱) جال کے سوراخ سے مشابہ ؛ جال نما ؛ الجھا ہوا ؛ پیچیدہ ۔ (۲) جال دار ؛ سوراخ دار ۔

Mesh-work : (n) شبکہ ؛ جال کا کام ۔

Meshy : (a) جالدار ۔

Mesiad : (adv.) دیکھو Mesad

Mesial : (a) دیکھو Mesal

Mesially : (adv.) دیکھو Mesally

Mesityl : (n) ایسی ٹون (Acetone) کا فرضی اساس ۔

Mesitylene : (n) ایک قسم کا ہائیڈرو کاربن ۔

Mesitylenic : (a) Mesitylene سے حاصل کیا ہوا ۔

Mesitylic : (a) Mesitylene سے حاصل شدہ یا جس میں Mesitylene ہو ۔

Mesitylol : (n) دیکھو Mesitylene

Meslen : (n) دیکھو Maslin

Mesmeric /-al : (a) مسمریزم کا ؛ تنویمی ۔

Mesmerism : (n) (۱) اثر پذیر حالت نوم ؛ تنویم ؛ مسمریزم ۔ (۲) مسمریزم کا اثر ۔ (۳) آسٹریلیا کے طبیب کا نام ۔

Mesmerist : (n) مسمریزم کا عامل ؛ عامل تنویم ۔

Mesmerization : (n) مسمریزم کا عمل ؛ عمل تنویم ۔

Mesmerize : (v) مسمریزم سے بیہوش کرنا ؛ مسمریزم کرنا ۔

Mesmerizer : (n) دیکھو Mesmerist

Mesnalty : (n) (قانون) درمیانی زمینداری ۔

Mesne : (a) درمیانی ؛ وسطی ؛ بیچ کا ؛ درمیانہ ۔

Mesne encumbrance : (n) درمیانی دعویٰ ۔

Mesne lord : (n) درمیانی زمیندار (جو بڑے زمیندار سے زمین پٹہ پر لے اور دوسروں کو پٹہ پر دے) ۔

Mesne process : (n) (مقدمے کی) درمیانی کاروائی ۔

Mesne profits : (n) زر واصلات ؛ ناجائز و اصلات (جو ناجائز طور پر قابض پٹہ دار رعیت دو مقررہ تاریخوں کے درمیان وصول کرے) ۔

Meso - / Mes -: (prefix) سابقہ بہ معنی " درمیانی" ؛ "وسطی " ۔

Mesobenthos : (n) میان قعریہ سو اور پانچسو فیدم (Fathom) گہری سمندر کی تہ کے حیوانیہ اور نباتیہ ۔

Mesoblast : (n) میانِ نہوض ۔

Mesoblastic : (a) میان نہوضی ۔

Mesobranchial : (a) کیکڑے کے خول قشریہ کے خیشومی خطے کے درمیانی لختہ سے متعلق ۔

Mesocaecum : (n) اندھی آنت سے ملحق عشائے مصلی کی ایک تہ ۔

Mesocardia : (n) دل کا معمولی طور پر سینے کے درمیان ہونا ۔

Mesocarp : (n) (نباتیات) میانِ پوست ۔

Mesocephalic : (a) دیکھو Mesaticephalic

Mesocephalism : (n) دیکھو Mesaticephalis

Mesocephaly : (n) دیکھو Mesaticephalis

Mesocoele / Mesocoel / Mesocele : (n) میان جوفہ ؛ میان بطین ۔

Mesocolon : (n) قولون (بڑی آنت) سے ملحق عشائے مصلی کی تہ ۔

Mesocolic : (a) ماساریقی قولونی ۔

Mesode : (n) (یونانی عروض) غنائی نظم کا ایک حصہ جو بیچ میں ہوتا ہے ۔

Mesodic : (a) غنائی نظم کے اس حصے سے متعلق جو بیچ میں ہوتا ہے ۔

Mesoderm : (n) میان ادمہ ؛ در ادمہ ۔

Mesodermal / Mesodermic : (a) میان ادمہ سے متعلق ۔

Mesodont : (a) (بشریات و حشریات) اوسط سائز کے دانتوں والا ۔

Mesogaster : (n) میان معدہ ؛ معدہ بند ؛ عشائے واصل ؛ ایک جھلی جو معدہ اور بطن کی ظہری دیوار کے درمیان واقع ہے ۔

Mesogastrium : (n) دیکھو Mesogaster

Mesogastric : (a) (۱) معدہ بندی ؛ غشائے واصل سے متعلق ۔ (۲) کیکڑے کے درمیانی ہضمی لختے سے متعلق ۔

Mesognathic : (a) جس کے جبڑے تھوڑا باہر نکلے ہوں ؛ میان فکی ۔

Mesognathous : (a) دیکھو Mesognathic

Mesolabe : (n) دو خطوں کے درمیان اعداد متناسبہ دریافت کرنے کا آلہ ۔

Mesolithic : (a) میان حجری ؛ عہد حجری کے درمیانی زمانے کا ۔

Mesology : (n) ذریعہ مسرت حاصل کرنے کا فن ۔

Mesomorph : (n) (پیدائشی) گٹھیلا آدمی ۔

Mesonasal : (a) ناک کے وسط کا ۔

Mesonotal : (a) میان ظہر کا یا اس سے متعلق ۔

Mesonotum : (n) میان ظہر ؛ میان صدر کا ظہری حصہ ۔

Mesophragm : (n) (۱) (حشریات) وہ پردہ جو میان صدر کو پس صدر سے الگ کرتا ہے ۔ (۲) (قشریوں میں) درون قص کا ابھار ۔

Mesophyll : (n) (نباتیات) میان برگ ؛ بافت در برگ ؛ پتی کا اندرونی ریشہ ؛ برگ ریشہ ۔

Mesophyllic : (a) میان برگی ۔

Mesoplast : (n) میان مایہ ۔

Mesoplastic : (a) میان مایہ سے متعلق ۔

Mesopodial : (a) میان پا سے متعلق ۔

Mesopodium / Mesopod (e) : (n) (حیوانیات) میان پا ؛ (نباتیات) میان برگ کے تنے کا درمیانی حصہ ۔

Mesopotamia : (n) عراق عرب ؛ میسو پوٹامیہ ۔

Mesor (r) hinian : (a) کسی قدر چوڑی اور لمبی ناک والا ۔

Mesoseismal : (a) زلزلے کے مرکز سے متعلق ۔

Mesoseme : (a) (بشریات) جس کا قحفی اشاریہ ۸٤ اور ۸۹ ڈگری کے درمیان ہو ۔

Mesosphere : (n) کرہ٭ ہوا کا وہ خطہ جو کرہ٭ قائمہ کے اوپر تقریباً پچاس میل تك ہوتا ہے ۔

Mesosternal : (a) میان قص سے متعلق ۔

Mesosternum : (n) (حیوانیات و تشریح) میان قص ۔

Mesosystolic : (a) (مرضیات) انقباض قلب کے درمیان واقع ہونے والا ۔

Mesotherm : (n) (نشوونما کےلئے) ہلکی گرمی چاہنے والا پودا ۔

Mesothoracic : (a) میان صدری ۔

Mesothorax : (n) (حشریات) میان صدر ؛ حشرات کے صدر کا درمیانی حصہ ۔

Mesoxalate : (n) بلوری ترشہ کا نمك ۔

Mesoxalic acid : (n) ایك بلوری ترشہ ۔

Mesozoa : (n) (حیوانیات) میان حیونات ۔

Mesozoon : (n) میان حیوین ۔

Mesozoic : (a) (ارضیات) دور ثانی کا ؛ دوسرے ارضیاتی دور کا ؛ درمیان حیاتیہ ؛ میانی ۔

Mesquin : (a) کمینہ ؛ ذلیل ؛ ادنیٰ ۔

Mesquite / Mesquit / Muskeet : (n) مسکیٹ ؛ ایك پھلی دار درخت جو شمالی امریکا میں ہوتا ہے ۔

Mesquite-bean : (n) مسکیٹ کی پھلی ۔

Mesquite-grass : (n) مسکیٹی گھاس ۔

Mess : (n) (۱) حریرہ ؛ دلیا ؛ بھرتا وغیرہ کی ایك مقدار ؛ کھانے کا دور ۔ (۲) کھانا (ایك وقت کا) ۔ (۳) دودھ جو ایك وقت میں دوہا جائے ۔ (٤) شکاری کتوں کی رقیق یا مخلوط غذا ۔ (٥) پچ میل شربت ؛ مخلوط مشروب ؛ معجون مرکب ۔ (٦) ابتری ؛ ردی حالت ؛ گندی حالت ۔ (۷) ساتھ کھانا کھانے والوں کی جماعت ؛ فوج کی ٹولی ؛ جہازی سپاہیوں کی ٹولی (جو ملکر کھانا کھاتی ہو) ؛ مسکرٹ ۔ (۸) وہ جگہ جہاں مشروب وغیرہ پیش کیا جاتا ہے ۔ (۹) بڑی مقدار ؛ مقدار ۔

A mess of pottage : اپنا حلوہ مانڈا ؛ مادی راحت ؛ دنیوی اغراض (جن پر اعلیٰ مقاصد قربان کردیئے جائیں) ۔

To get into a mess : چوپٹ ہوجانا ؛ ستیاناس ہوجانا ۔

To lose the number of one mess : مرجانا ؛ قتل ہوجانا ۔

To make a mess of : (کسی کام کو) چوپٹ کردینا ؛ ستیاناس کر دینا ۔

Mess : (v) (۱) ساتھ مل کر کھانا ؛ کھانا فراہم کرنا ۔ (۲) چوپٹ کردینا ؛ ستیاناس کردینا ؛ گندا کردینا ؛ میلا کردینا ۔ (۳) (کام میں) گڑ بڑ کر دینا ؛ خلط مبحث کردینا ۔ (٤) بے ڈھنگے پن سے کام کرنا ؛ خفیف الحرکتی سے کام کرنا ؛ کھیلنا ۔

Mess-john : (n) دیکھو Mas john

Message : (n) (۱) زبانی یا تحریری پیغام ؛ پیام ۔ (۲) پیام الٰہی

جو پیغمبر لاتا ھے ؛ روحانی پیام - (۳) پیام شاھی (جو پارلیمنٹ کو دیا جاتا ھے) - (٤) زندگی کا بنیادی مقصد ؛ بنیادی موضوع - (٥) اشتہار ؛ اعلان -

Message : (v) (۱) پیام بھیجنا ؛ خبر بھیجنا - (۲) تار ، لاسلکی وغیرہ سے بھیجنا ؛ خبر دینا - (۳) پیام لے جانا -

Message-stick : (n) (آسٹریلوی آدی باسیوں کی) وہ چھڑی جس پر علامات کندہ ھوتے ھیں اور اس کے ذریعہ مواصلات کا کام لیتے ھیں -

Messalian / Masalian : (n) ایك قدیم مرتد ؛ (باغی) فرقہ -

Messalian : (a) قدیم مرتد فرقے سے متعلق -

Messan / Messin : (n) چھوٹا پلا ھوا کتا -

Messenger : (n) (۱) پیغام بر ؛ پیام بر ؛ قاصد ؛ ہرکارہ ؛ نامدبر ؛ ایلچی - (۲) کاغذ کا پرزہ جسے پتنگ اڑانے والا ڈور پر چڑھاکر پتنگ تك پہنچاتا ھے - (۳) چرخی پر چڑھی ھوئی ڈور جس سے جہاز کا رسا اوپر کھینچا جاتا ھے - (٤) الکاتب ؛ ایك مار خور پرندہ جس کی کلغی ایسی ھوتی ھے جیسے منشی کے کان میں قلم -

God 's messenger : (۱) فرشتہ - (۲) پیغمبر - (۳) راہب ؛ کشیش -

King 's or Queen ' s messenger : شاھی قاصد -

Messet : (n) چھوٹا پلا ھوا کتا -

Messiah / Messia : (n) (۱) یہودیوں کا نجات دہندہ ؛ مسیحا - (۲) حضرت عیسیٰ مسیح - (۳) مظلوم قوم یا ملك کو آزاد کرانے والا ؛ نجات دہندہ -

Messiahship : (n) مسیحیت ؛ مسیحائی -

Messianic : (a) مسیح کا ؛ عقیدہ مسیح کا -

Messianically : (adv.) مسیح کا حوالہ دیتے ھوئے -

Messianism : (n) مسیح موعود پر ایمان -

Messidor : (n) فرانس کے انقلابی کیلینڈر کا دسواں مہینہ -

Messieurs : (n) حضرات ؛ صاحبان -

Messiness : (n) گنداپن ؛ گلمڈ ؛ ابتری -

Messire : (n) حضور ؛ سرکار -

Messmate : (n) ایك ھی مسکوٹ کا ؛ ھم طعام -

Messrs : (n) کسی تجارتی کوٹھی کے شرکاء کے نام کے ساتھ آتا ھے بمعنی " حضرات " -

Messuage : (n) حویلی معہ متعلقات ؛ مکان معہ اراضی ملحقہ -

Messy : (a) مخلوط ؛ گلمڈ ؛ ابتر ؛ گندا -

Mestee : (n) سفید فام اور دوغلے (سفید فام اور سیاہ فام) والدین کی اولاد -

Mestiza : (n) مخلوط ہسپانوی یا پرتگالی نسل کی عورت -

Mestizo : (n) مخلوط ہسپانوی یا پرتگالی نسل کا شخص ؛ مخلوط ہسپانوی اور امریکی نسل کا شخص -

Mestizo wool : (n) جنوبی امریکا کا ایك قسم کا اُون -

Meta : (n) (۱) (قدیم روما) تماشا گاہ کے سرے کا مخروطی پایہ - (۲) سرحد ؛ حد ؛ باڑ -

Meta - : (prefix) سابقہ بمعنی " پس " " مابعد " " فوق " "ماورا " -

Meta-arthritic : (a) نقرس کے بعد ھونے والا -

Metabasis : (n) (۱) (وطن) انتقالی ؛ جابجائی - (۲) (بلاغت) گریز -

Metabatic : (a) انتقال سے متعلق -

Metabiological : (a) مابعد حیاتیاتی -

Metabola : (n) (حشریات) کا یا بدلان ؛ حشرات کی ایک نوع جس کی مکمل طور پر قلب ماہیت ہوجاتی ہے ۔

Metabolic /-al : (a) (۱) تحولی ؛ متحولی ۔ (۲) کایا بدل ۔ (۳) استحالی ۔ (٤) قابل استحالہ ۔

Metabolism : (n) (۱) تحول ۔ (۲) کایا بدلی ؛ قلب ماہیت ۔ (۳) استحالہ ؛ غذا کا جُزو بدن ہونا ؛ مادہء حیات کا تحلیل ہوجانا ۔

Metabolite : (n) متحول مادہ ۔

Metabolize : (v) استحالہ کرنا ۔

Metabolous : (a) (حشریات) کا یا بدل ؛ کایا بدلان کی نوع کا ۔

Metabranchial : (a) کیکڑے کے خول کے اس حصے سے متعلق جو درمیانی خیشومی لختہ کے پہلو میں یا پیچھے کی طرف واقع ہوتا ہے ۔

Metacarpal : (a) مشطی ۔

Metacarpal : (n) عظام مشط ؛ ہتھیلی کی ہڈیاں ۔

Metacarpus : (n) کیف دست ؛ پشت دست ؛ ہاتھ کا وہ حصہ جو انگلیوں اور کلائی کے درمیان ہے ؛ مشط دست ۔

Metacentral : (a) پس مرکزی ؛ مرکزی مابعد کا ۔

Metacentre : (n) مرکز مابعد ؛ پس مرکز ۔

Metacentric : (a) دیکھو Metacentral

Metacetone : (n) ایک بے رنگ روغن جو شکر یا نشاستہ کے چونے کے ساتھ تقطیر سے حاصل ہوتا ہے ۔

Metachemic : (a) کیمیائی قلب ماہیت سے متعلق ۔

Metachemistry : (n) مابعد الکیمیا ؛ جوہری کیمیا ۔

Metachromatism : (n) قلب لون ؛ رنگ بدلی ۔

Metachronism : (n) لغزش تاریخی ۔

Metacism : (n) حرف علت سے شروع ہونے والے لفظ سے پہلے ایسا لفظ لکھنا جو M پر ختم ہوتا ہے ۔

Metacrasis : (n) (ارضیات) باز ترکیب تبدیلی کے ساتھ ۔

Metacresol : (n) ایک قسم کا خوشبودار الکوحل ۔

Metacromion : (n) بعض پستان دار جانور کی نوک شانہ کے پیچھے کا ابھار ۔

Metagastric : (a) خول قشریہ کے اس حصے سے متعلق جو معدہ اور جگر کے علاقے میں واقع ہوتا ہے ۔

Metage : (n) (۱) سرکاری بار پیمائی ؛ سرکاری طور پر کوئلے وغیرہ کے وزن کا اندازہ ؛ دھڑائی ۔ (۲) محصول بارپیمائی ؛ محصول دھڑائی ۔

Metagelatin : (n) ایک قسم کی رقیق جلاٹین ۔

Metagenesis : (n) تبدیل نسل ؛ نسل گریزی ؛ سلسلہ توالد کا باری باری سے ازدواجی اور غیر ازدواجی ہونا ۔

Metagenetic : (a) تبدیل نسل سے متعلق ؛ سلسہ توالد کا باری باری سے ازدواجی اور غیر ازدواجی ہونے سے متعلق ۔

Metagenetically : (adv.) تبدیل نسل کے طور پر ۔

Metageometrical / Metageometer : (a) مابعد الہندسی ۔

Metageometry : (n) مابعد الہندسہ ؛ غیر اقلیدسی علم الہندسہ ۔

Metagnathous : (a) متقاطع فکی ۔

Metagraphic : (a) نقل لفظی سے متعلق ۔

Metagraphy : (n) نقل لفظ ؛ نقل حرفی ۔

Metagrobolize : (v) (۱) حیرت میں ڈال دینا ؛ چکر میں ڈال دینا ۔ (۲) حل کرنا ؛ سلجھانا ۔

Metairie : (n) بٹائی پر لیا ہوا کھیت ۔

Metal : (n) (۱) دھات ؛ فلز ۔ (۲) سڑك بنانے کے کنکر ، روڑے وغیر ۔ (۳) (جمع) ریل کی پٹری ۔ (٤) سونا ؛ قیمتی دھات ۔ (٥) ڈھلا ہوا ؛ ڈھلوان لوہا ۔ (٦) خام دھات ۔ (۷) دھات کی بنی ہوئی چیزیں ۔ (۸) (بندوق سازی) بندوق کی نال ۔ (۹) جنگی جہاز کی کل توپیں یا اس کی موثر قوت ۔ (۱۰) مادہ ؛ مواد ۔ (۱۱) شیشہ بنانے کا مسالہ ۔ (۱۲) صلصالی چٹان ؛ سخت مٹی ۔ (۱۳) جوش ؛ ہمت ؛ شجاعت ۔ (۱٤) (مجازاً) قابلیت ؛ جوہر ۔

Heavy metal : دیکھو Heavy

Line of metal : بندوق کی نال پر کھینچی ہوئی دو مکھیوں کے درمیان کی فرضی لکیر ۔

Metal : (v) (۱) دھات لگانا ۔ (۲) سڑك پر کنکر ڈال کر کوٹنا ؛ سڑك کو پکا کرنا ۔

Metal-bathe : (n) (کیمیا) فلزی غسل (پارہ جستہ وغیرہ کا) ۔

Metal-bed : (n) پکی سڑك کی بنیاد ۔

Metal polish : (n) دھاتوں کو چمکانے کی پالش ۔

Metal value : (n) دھاتی قدر (سکوں وغیرہ کی) ۔

Metal work : (n) دھات کا کام (خصوصاً آرائشی) ۔

Metalanguage : (n) دوسری زبان کی صفت وغیرہ پر بحث کرنے کی زبان ۔

Metalbumin / -men : (n) ایك قسم کا البومن جو استسقائی رطوبت میں پایا جاتا ہے ۔

Metaldehyde : (n) الڈیہائڈ کا ٹھوس ہم ترکیب ۔

Metalepsis : (n) ایك قسم کی صنعت ، مجاز مرسل ۔

Metaleptic : (a) (۱) مجاز مرسل سے متعلق ۔ (۲) عضلات کے ساتھ کام کرنے والا ۔

Metaleptically : (adv.) مجاز مرسل کے طور پر ۔

Metallic : (a) (۱) فلزاتی ؛ فلزی ؛ دھات کا ؛ دھات سے متعلق ؛ دھاتی ۔ (۲) دھات جیسا ۔ (۳) دھات پیدا کرنے والا ؛ فلز خیز ؛ دھات خیز ۔ (٤) سکے کا ۔ (٥) (آواز) تیز ؛ کرخت ؛ سخت ۔ (٦) (طرز نگارش) سخت ۔ (۷) سرد مہر ؛ تیز اور سخت (آدمی) ۔

Metallic : (n) (۱) دھات کی بنی مصنوعات ۔ (۲) دھات کا سفوف ۔

Metallic lustre : (n) دھاتی چمك ۔

Metallic pencil: (n) پنسل جسکی نوك جستے یا بھرت کی بنی ہوتی ہے ۔

Metallically : (adv.) دھات کے طور پر ۔

Metalliferous : (a) فلز خیز ؛ دھات خیز ۔

Metalline : (a) (۱) دھات کا ؛ فلزاتی ؛ فلزی ؛ دھات آمیز ۔ (۲) دھات سے مشابہ ۔ (۳) دھات زا ؛ فلز خیز ۔

Metalling : (n) سڑك پر کنکر بچھانا ۔

Metallist : (n) دھات گر ۔

Metallization : (n) فلزیت ؛ دھات سازی ۔

Metallize : (v) (۱) دھات لگانا ؛ دھات کا بنانا ؛ دھات جیسا بنانا ۔ (۲) ربر کو گندھك ملاکر مضبوط کرنا ۔

Metallo - : (prefix) سابقہ بہ معنی " دھات ؛ " فلز " ۔

Metallochrome : (n) فولاد کی چادروں پر جستے کا آکسائڈ لگا کر منشوری رنگ دینا ۔

Metallograph : (n) دھات کی پلیٹوں کی طباعت ۔

Metallographic : (a) دھات کی پلیٹوں کی طباعت سے متعلق ۔

Metallography : (n) (۱) فلزیات ؛ علم فلزیات ؛ وہ علم جس میں دھاتوں کی اندرونی ساخت کا ذکر ہوتا ہے ۔ (۲) فلزی پلیٹوں سے طباعت کا ایک طریقہ۔

Metalloid/-al : (a) فلز نما ؛ فلزات نما ؛ دھات نما ۔

Metalloid : (n) ایک غیر فلزاتی عنصر (جس میں فلز کی چند خصوصیات ہوں) ۔

Metalloscopy : (n) یہ معلوم کرنے کا فن کہ کس شخص کے لئے کونسی دھات آسانی سے اور منا سب طور پر اثر پذیر ہوگی ۔

Metallotherapy : (n) فلزی علاج ؛ دھات کے ذریعہ علاج۔

Metallurgic /-al : (a) دھات کاری سے متعلق ۔

Metallurgist : (n) دھات کار ؛ خام دھات کو صاف کرنے والا یا اس فن کا ماہر ۔

Metallurgy : (n) دھات کاری ؛ خام دھات کو صاف کرنے کا فن ۔

Metalogic/-al : (a) ما بعد المنطقی ۔

Metamathematics : (n) فلسفۂ ریاضیات ؛ ریاضیات کا منطقی نحو ۔

Metamer : (n) (کیمیا) ایک ترکیب مرکب ۔

Metamere/Metameron : (n) (حیوانیات) کسی جسم کے چند یکساں اجزا میں سے ایک ؛ حلقۂ جسم ۔

Metameric : (a) (۱) (کیمیا) (وہ عناصر) جن کی ترکیب اور وزن سالماتی یکساں ہو مگر خواص میں فرق ہو ۔ (۲) قاشوں کا ۔

Metamerism : (n) (۱) (کیمیا) ان ہم عنصر اور ہم وزن سالمات کی حالت جو اگرچہ ایک ہی ساخت اور ایک سالماتی وزن کے ہیں مگر خواص میں مختلف ہیں ؛ یک ترکیبی ؛ یکساں ترکیبی ۔ (۲) قاش جز ؛ حلقوی تشکیل۔

Metamorphic : (a) (۱) قلب ماہیت کا ؛ جس میں قلب ماہیت ہو ؛ کایا بدل ؛ مقلب ۔ (۲) (ارضیات) (وہ چٹان) جس کی نوعیت فطری نشوونما سے بدلی ہو ؛ متغیر ۔ (۳) قلب ماہیت کرنے والا ۔

Metamorphism : (n) (۱) (ارضیات) تقلب ۔ (۲) قلب ماہیت ؛ کایا پلٹ ؛ تغیر ؛ کامل تغیر

Metamorphose : (v) قلب ماہیت کردینا ؛ کایا پلٹ کردینا ؛ بدل دینا ۔

Metamorphoser : (n) قلب ماہیت کرنے والا ؛ کایا پلٹ کرنے والا ۔

Metamorphosis : (n) (۱) قلب ماہیت ؛ کایا پلٹ ؛ کایا بدل ۔ (۲) بالکل بدلی ہوئی شکل ۔ (۳) (شکلیات) شکل یا فعل میں اعضاء یا ساخت میں تبدیلی ۔ (٤) دوری تغیر (شکل کا) ۔ (٥) (کیمیا) کیمیائی تغیر ؛ تخمیری تحویل ۔

Metamorphotic : (a) (۱) قلب ماہیت سے متعلق ؛ قلب ماہیت پر مبنی ۔ (۲) قلب ماہیت کرنے والا ۔

Metanephron / Metanephros : پس گردہ ۔

Metanotum : (n) (حشریات) حشرات کے پس صدر کا عقبی حصہ ؛ پس ظہر ۔

Metapectin : (n) ایک قسم کا ہم ترکیب سفیدہ جو ہلکے ترشے کے ساتھ جوش دینے پر حاصل ہوتا ہے ۔

Metaphase : (n) (۱) جوہری تقسیم میں لونیوں کی علاحدگی ۔ (۲) (خلائیات) پس ہیئت ۔

Metaphasis : (n) دیکھو Metaphase

Metaphenomenal : (a) ما بعد مظہر سے متعلق ۔

Metaphor : (n) استعارہ ؛ کنایہ ؛ مجاز ۔

Mixed metaphor : استعارہ مخلوط ؛ بے جوڑ استعاروں کا مجموعہ ۔

Metaphoric /-al : (a) استعاری ؛ مجازی ۔

Metaphorically : (adv.) استعارتاً ؛ مجازاً ؛ کنایتاً ؛ از روئے مجاز ؛ از راہ استعارہ ۔

Metaphorize : (v) استعارتاً بدل دینا ؛ استعاروں کا کثرت سے استعمال کرنا ۔

Metaphragm : (n) (حشریات) سینے کو پیٹ سے الگ کرنے والی جھلی ۔

Metaphranon / Metaphrenum : (n) پشت کا وہ حصہ جو پردہ شکم کے پیچھے ہوتا ہے ۔

Metaphrase : (n) ترجمہ ؛ خصوصاً لفظی ترجمہ ؛ لفظ بہ لفظ ترجمہ ۔

Metaphrase : (v) لفظی ترجمہ کرنا ؛ دوسرے لفظوں میں بیان کرنا ۔

Metaphrast : (n) تحریر کی ہیئت بدلنے والا ۔

Metaphrastic : (a) لفظی ؛ تحت لفظی ؛ لفظ بہ لفظ ۔

Metaphrastically : لفظی طور پر ؛ تحت لفظی طور پر ۔

Metaphrastics : (n) ترجمہ کرنے کا فن ۔

Metaphyerically : (adv.) معقول یا مجرد حیثیت سے ؛ مافوق العادت طور پر مابعد الطبیعیات میں ؛ از روئے الٰہیات ۔

Metaphysic : (n) (۱) ما فوق الطبیعیات ؛ ما بعد الطبیعیات ؛ الٰہیات ۔ (۲) خیالی چیز ۔ (۳) دقیق گفتگو ؛ مجرد مسائل پر گفتگو ؛ محض نظری بات ۔ (٤) وجدانیات ۔

Metaphysical : (a) (۱) ما بعد الطبیعی ؛ ما بعد الطبیعیاتی ؛ الٰہیاتی ؛ ما فوق الطبیعی ۔ (۲) بے حد دقیق ؛ نہایت باریک ۔ (۳) ما فوق العادت ؛ ما فوق الفطرت ۔ (٤) خیالی ؛ تصوری ۔ (٥) سترھویں صدی کے وہ شعراء جن میں تصنع ، نکتہ چینی اور پیکر تراشی ہے ۔

Metaphysician : (n) ماہر مابعد الطبیعیات ؛ عالم الٰہیات ؛ ما بعد الطبیعیات داں ۔

Metaphysicize : (v) مابعد الطبیعی مسائل پر بحث کرنا ؛ از روئے الٰہیات اداکرنا ۔

Metaphysico- : (prefix) سابقہ بہ معنی " مابعد الطبیعی " ۔

Metaphysics : (n) دیکھو Metaphysic

Metaphysiology : (n) مابعد العضویات ۔

Metaphyte : (n) کثیر الخلا یا پودے ۔

Metaphytic : (a) کثیر الخلا یا پودوں سے متعلق ۔

Metaphyton : (n) دیکھو Metaphyte

Metaplasia : (n) نسیجی تبدیلی ۔

Metaplasm : (n) بعد مایہ : مابعد مایہ ؛ ایج مایہ (Protoplasm) کا وہ حصہ جو تشکیلی مادہ رکھتا ہے ؛ شکل مایہ ۔

Metaplasm : (n) (۱) (علم البدیع) (الفاظ) تبدیل ترتیب ۔ (۲) (قواعد) تبدیل الفاظ (حروف یا ہجاؤں میں تبدیلی کے ذریعہ) ۔

Metaplast : (n) (قواعد) اسم جس کی حالت (اسم) مختلف مادوں سے بنائی جاتی ہے ۔

Metapnenmonic : (a) نمونیا کے بعد واقع ہونے والا ۔

Metapneustic : (a) (حشریات) جس کے نتھنے پیٹ کے پچھلے حصے میں ہوتے ہیں ۔

Metapodial : (n) کف و پشت دست یا پشت پا کی ہڈی ۔

Metapodialia : (n) کف و پشت دست اور پشت پا کی ہڈیاں ۔

Metapodium : (n) (۱) (تشریح) پشت پا ؛ ان پانچ ہڈیوں کا مجموعہ جو ٹخنے اور انگلیوں کے درمیان ہیں ؛ مشط پا ۔ (۲) صدف کے پیر کا پچھلا لختہ ۔

Metapolitical : (a) مابعد السیاسی ۔

Metapolitician : (n) ماہر مابعد السیاسیات ؛ سیاسیات محض کا ماہر ۔

Metapolitics : (n) سیاسیات نظری ؛ مابعد السیاسیات ؛ سیاسیات محض ۔

etapophysis : (n) پس نامیہ ؛ چھوٹا فقری ابھار ۔

Metapore : (n) (تشریح) ام رقیقہ کا منہ جو دماغ کے چوتھے بطن پر ہوتا ہے ۔

Metapsychic / -al : (a) مابعد النفسیاتی ۔

Metapsychics : (n) مابعد النفسیات ؛ تحقیق نفسی ۔

Metapsychism : (n) مابعد الطبیعیاتی نظریہ ۔

Metapsychist : (n) مابعد الطبیعیاتی نظریے کا حامی ۔

Metapterygium : (n) بعض مچھلیوں کے پروں کا سب سے پچھلا حصہ ۔

Metargon : (n) ایک گیسی عنصر ۔

Metasoma / Metasome : (n) (حیوانیات) پس شکمہ ؛ صدفوں کے جسم کا پچھلا حصہ ۔

Metasomatic : (a) (۱) پس شکمہ سے متعلق ۔ (۲) (ارضیات) تقلب سے متعلق ۔

Metasomatosis / Metaso-matism : (n) (ارضیات) کیمیائی تقلب ۔

Metastability : (n) نا پائداری ۔

Metastable : (a) نا پائدار ۔

Metastasis : (n) (۱) کسی جسمانی فعل یا مرض کا ایک عضو سے دوسرے عضو میں انتقال ؛ انتقال مقام ؛ انتقال عضوی ؛ انتقال مرض ۔ (۲) (کیمیا) استحالۂ نامی ؛ کسی مرکب کا جسم نامی کا جزو بننے کے بعد بدل کر ایک دوسرا مرکب بن جانا ؛ تحول ۔ (۳) (علم البدیع) گریز ۔

Metastatic : (a) استحالہ نامی سے متعلق ؛ انتقال عضوی سے متعلق ۔

Metasternal : (a) پس قص یا زائدہ قص سے متعلق ۔

Metasternum : (n) (۱) (حشریات) پس قص ؛ حشرات کے پس صدر وسطی کا بطنی حصہ ۔ (۲) زائدہ قص ؛ سیف القص ۔

Metastoma / Metastome : (n) لب موخر ؛ صدف وغیرہ کا اندرونی لب ۔

Metatarsal : (a) پس کعبی ؛ مشط پائی ؛ پشت پا کا ۔

Metatarsus : (n) دیکھو Metapodium

Metatheria : (n) کیسہ داران ۔

Metatherian : (a) کیسہ داران سے متعلق ۔

Metatherian : (n) کیسہ دار ۔

Metathesis : (n) (۱) (قواعد) تجنیس ؛ تقلیب (لفظ میں حروف اور اصوات کا ادل بدل ، تلفظ کی آسانی کی وجہ سے) ؛ قلب حروف ۔ (۲) (کیمیا) دوسالمات میں جواہر فرد کا مبادلہ ؛ مبادلۂ جواہر ۔ (۳) تبدیلی ؛ الٹ پلٹ ۔

Metathetic /-al : (a) تجنیسی ؛ تقلیبی ؛ مبادلۂ جواہر سے متعلق ۔

Metathoracic : (n) پس صدر سے متعلق ؛ آخری حلقۂ صدر سے متعلق ۔

Metathorax : (n) (حشریات) پس صدر ؛ آخری حلقۂ صدر ۔

Metayage : (n) کاشتکاری کا وہ طریقہ جس میں کاشتکار زمیندار

کو پیداوار کا ایک حصہ دیتا ہے ؛ بٹائی۔

Metayer : (n) وہ کاشتکار جو بٹائی پر کاشت کرتا ہے ؛ بٹائی دار۔

Metazoa : (n) پس حوینات ؛ حوینات بعد ؛ حوینات کثیرالخلایا۔

Metazoan : (a) بعد حوینی۔

Metazoan : (n) پس حوین ؛ کثیر الخلا یا حوین۔

Metazoic : (a) پس حوینات سے متعلق۔

Metazoon : (n) بعد حوین ؛ پس حوین ؛ کثیرالخلا یا حوین۔

Mete : (n) حد ؛ سرحد ؛ ڈانڈا ؛ سنگ حد ؛ ڈانڈے کا پتھر۔

Mete : (n) ناپ ؛ ماپ ؛ پیمائش۔

Mete : (v) (۱) پیمائش کرنا ؛ ناپنا ؛ تخمینہ کرنا ؛ تشخیص کرنا۔ (۲) (سزا و جزا) دینا ؛ حصہ مقرر کرنا ؛ قسمت کرنا۔ (۳) نشانہ لگانا۔

Mete : دیکھو Meat, Meet, Met

Metel : (n) دھتورا۔

Metempiric / Metempirics : (n) (۱) ما فوق التجربیت ؛ ماورائے تجربہ ؛ از چیزوں کا فلسفہ جو تجربے کے ماورا ہیں ؛ ماورائے مشہودات۔ (۲) قائل ما فوق التجربیت۔

Metempirical : (a) ما فوق التجربی ؛ ماورائے تجربہ۔

Metempirically : (adv.) مافوق التجربی طور پر۔

Metempiricism : (n) ما فوق التجربی فلسفہ ؛ فلسفہ نظری۔

Metempiricist : (n) ما فوق التجربی فلسفی ؛ قائل ما فوق التجربیت۔

Metempsychose : (v) روح کو منتقل کرنا (ایک جسم سے دوسرے جسم میں)۔

Metempsychosis : (n) تناسخ ارواح ؛ تناسخ ؛ آواگون۔

Metempsychosist : (n) معتقد تناسخ ؛ قائل تناسخ ؛ آواگون کا ماننے والا۔

Metempsychocize : (v) دیکھو Metempsychose

Metemptosis : (n) شمسی تعدیل جس سے نیا چاند وقت پر نکلتا ہے۔

Metencephalic : (a) موخر دماغ سے متعلق۔

Metencephalon : (n) موخر دماغ۔

Metensomatosis : (n) باز تجسیم ؛ جسمانی عناصر کی تبدیلی ؛ مختلف روحوں کا ایک ہی جسم میں منتقل ہوجانا۔

Meteor : (n) (۱) شہاب ؛ شہاب ثاقب ؛ نیزک ؛ ٹوٹا ہوا ستارہ ؛ رجم۔ (۲) کوئی فضائی مظہر ؛ مظہرجوی ؛ حادثہ جوی۔ (۳) انوار شمالی ؛ اگیا بیتال۔

Meteor : (a) گزران۔

Meteor-dust : (n) شہاب ثاقب کی گرد۔

Meteor-powder : (n) ایک قسم کا سفوف بھرت جسے فولاد میں ملاکر شہابی فولاد بنایا جاتا ہے۔

Meteor shower : (n) شہاب باری ؛ شہابی جھڑی۔

Meteor-steel : (n) ایک قسم کا بھرت فولاد جو دیکھنے میں لہردار معلوم ہوتا ہے۔

Meteor-stone : (n) حجر شہابی۔

Meteor-stream : (n) شہابی چشمہ۔

Meteor-swarm/-system : (n) شہابی جھڑی۔

Meteoric : (a) (۱) شہاب کے متعلق ؛ شہابی۔ (۲) کرہ ہوا کے متعلق ؛ ہوائی۔ (۳) (مجازاً) روشن ؛ تابناک ؛ خیرہ کن ؛ جوی ؛ درخشاں اور عارضی۔ (٤) (مجازاً)

تیز ؛ تیز رفتار ؛ تیز رو۔ (۵) (نباتیات) کرہ٘ ہوائی پر منحصر۔

Meteoric paper : (n) قدرتی فلالین ؛ کاغذ کی طرح کا ایك مادہ جو ہوا میں اڑتا رہتا ہے ۔

Meteoric steel : (n) دیکھو Meteor steel

Meteoric stone : (n) شہابہ ؛ حجر شہابی ؛ حجرجوی ؛ حجر ہوائی ؛ زمین پر گرا ہوا شہاب۔

Meteorically : (n) شہابی طور پر ؛ تیزی سے ؛ تابناکی سے ۔

Meteorism : (n) نفخ ؛ باد شکم۔

Meteorite : (n) دیکھو Meteoric stone

Meteorital / Meteoritic : (a) شہابی۔

Meteorogram : (n) جویات پیما ؛ حوادث جویہ کی پیمائش کا آلہ ؛ عناصر جوی نگار ؛ موسم نگار۔

Meteorograph : (n) دیکھو Meteorogram

Meteorographic / -al : (a) جویات پیمائی سے متعلق ۔

Meteorography : (n) جویات پیمائی ؛ موسم نگاری ؛ عناصر جوی نگاری۔

Meteoroid : (a) شہاب نما ۔

Meteoroid : (n) شہابہ ؛ شہاب فضا ۔

Meteoroidal : (a) شہاب نما ؛ مماثل شہاب۔

Meteorolite : (n) دیکھو Meteoric stone

Meteorologic /-al : (a) علم کائنات الجو کے متعلق ؛ موسمیاتی ؛ جوّیاتی۔

Meteorologically : (adv.) علم کائنات الجو کی رو سے ؛ موسمیات کی رو سے ۔

Meteorologist : (n) علم کائنات الجو کا ماہر ؛ ماہر موسمیات ؛ موسمیات داں۔

Meteorology : (n) علم کائنات الجو ؛ علم حوادث الجو ؛ موسمیات ؛ جویات۔

Meteorous : (a) دیکھو Meteoric

Meter : (n) ناپنے والا ؛ ماپنے والا۔

Meter : (n) (۱) گیس پیما ؛ سیال پیما ۔ (۲) (کسی چیز کا) اتار چڑھاؤ ناپنے کا خود کار پیمانہ ؛ معیار مقیاس ؛ کسوٹی۔

Dry meter : وہ آلہ جس میں پانی استعمال نہ کیا جاتا ہو۔

Water meter : آب پیما ۔

Meter : (v) ناپنا ؛ ماپنا ۔

Meter : (۱)شعر کا وزن ؛ بحر ۔ (۲) بحری ترتیب یا طرز۔

- meter : لاحقہ جو ناپنے کے آلات کے نام کے آخر میں آتا ہے بہ معنی " پیما " ۔

Meter mailing machine : (n) لفافوں پر ٹکٹ چھاپنے کی مشین۔

Meterage : (n) پیمائش یا پیمائش کی اجرت۔

Metes and bounds : (n) (قانون) حدود ؛ ڈانڈے ؛ حدود اربعہ ؛ چو حدی ۔

Metewand : (n) پیمائشی ڈنڈا ؛ گز۔

Meteyard : (n) دیکھو Metewand

Methaemoglobin : (n) (کیمیا) ہیمو گلوبن کا ایك مستخرج۔

Methane / Methan : (n) دلدلی گیس ؛ میتھین ۔

Metheglin : (n) شہد کی مسالا دار شراب ۔

Methene : (n) ہائیڈرو کاربن کا ایک فرضی اصلیہ ($CH_2$) ۔

Methenyl : (n) فرضی ہائیڈرو کاربن اصلیہ ( CH ) ۔

Methide : (n) کسی دھات کے ساتھ میتھائل کا مرکب ۔

Methinks : (v) میرا یہ خیال ہے ؛ مجھے یہ معلوم ہوتا ہے ۔

Methionate : (n) Methionic acid کا نمک ۔

Methioni cacid : (n) انیلین (Aniline) سے حاصل ہونے والا ایک ترشہ ۔

Method : (n) (۱) (کسی علم کا) طریق استدلال ؛ منہاج تحقیق ؛ طریق ؛ منہاج ۔ (۲) (حیاتیات) اصول ترتیب و تقسیم ؛ صنف بندی ۔ (۳) خیالات میں ترتیب ؛ ربط ۔ (٤) باقاعدگی ؛ باضابطگی ؛ ضابطہ ۔ (٥) طرز ؛ طریقہ ۔ (٦) (تھیٹر) اداکاری کا وہ نظریہ جس میں اداکار خود کو اپنے پارٹ میں کھو دیتا ہے ۔

Methodical : (a) باضابطہ ؛ بااصول ؛ باقاعدہ ؛ باسلیقہ ؛ بااسلوب ؛ باترتیب ۔

Methodically : (adv.) اصول ، ضابطہ یا ترتیب کے ساتھ ؛ قاعدے کے ساتھ ۔

Methodicalness : (n) باضابطگی ؛ باقاعدگی ؛ بااصول ہونا ۔

Methodism : (n) (۱) پابندیٴ اصول ۔ (۲) میتھو ڈسٹ فرقے کی تنظیم و تعلیم ؛ میتھو ڈسٹ اصولیت ۔

Methodist : (n) (۱) پروٹسٹنٹ مذہب کے کسی غیر مقلد فرقے کا پیرو ؛ اصولی ؛ میتھوڈی ۔ (۲) متشدد فی المذہب ؛ کٹر ؛ اصولی ۔ (۳) (تاریخ طبعی) تقسیم و ترتیب میں کسی اصول کو مد نظر رکھنے والا ؛ اصولی ۔ (٤) آکسفورڈ کے Holy club کا رکن ۔ (٥) اصولی طبیب ۔

Methodistic / -al : (a) غیر مقلد ؛ اصولیت کا ۔

Methodistically : (adv.) غیر مقلدوں کی طرح ؛ اصولی نقطہٴ نظر سے ۔

Methodization : (n) ترتیب دینا ؛ بااصول بنانا ۔

Methodize : (v) (۱) ترتیب دینا ؛ نظم وترتیب قائم کرنا ؛ بااصول بنانا ؛ ضابطے کے تحت میں لانا ۔ (۲) اصولی بنانا (کسی شخص کو) ۔ (۳) اصولی نقطہٴ نظر سے بولنا ۔

Methodological : (a) طریقیات سے متعلق ؛ منہاجیات سے متعلق ۔

Methodologically : (adv.) طریقیاتی طور پر ؛ منہاجیات کی رو سے ۔

Methodologist : (a) ماہر طریقیات ؛ ماہر منہاجیات ۔

Methodology : (a) طریقیات ؛ منہاجیات ؛ منہاج کی بحث ۔

Methol : (n) ایک بے رنگ رقیق جو لکڑی کی تقطیر میں حاصل ہوتا ہے ۔

Methoxyl : (n) ایک فرضی اصلیہ ($CH_3O$) ۔

Meths / Meth : (n) Methylated spirit کا مخفف ۔

Methuselah : (n) (۱) حضرت نوح سے قبل کے ایک بزرگ جو ۹٦۹ سال تک زندہ رہے ؛ پیر زال ۔ (۲) (مجازاً) خواجہ خضر ؛ باوا آدم ؛ جس شخص نے بڑی عمر پائی ۔

Methyl : (n) میتھل ؛ میتھائل ؛ بہت سے کاربنی مرکبوں کا اصلیہ ۔

Methyl alcohol: (n) چوبی الکوحل ؛ روح چوب ۔

Methyl green: (n) ایک قسم کا سبز رنگ ۔

Methyl mercaptan : (n) میتھل ہائیڈرو سلفائیڈ ($CH_3H_5$) ۔

Methyl violet : (n) ایک قسم کا بنفشی رنگ ۔

Methylal : (n) ایک سیلان پذیر خوشبودار سیال ۔

Methylamine : (n) (کیمیا) ایک مرکب جس کے ہائیڈروجن کے ایک جوہر کو میتھل کے ایک جوہر سے بدل دیا گیا ہو ۔

Methylate : (n) (کیمیا) آکسیجن اور دھاتی اساس کے ساتھ میتھل ملانے سے پیدا ہونے والا نمک ۔

Methylate : (v) میتھل ملانا (خصوصاً روح شراب میں تاکہ پینے کے قابل نہ رہے اور محصول سے بری ہوجائے) ۔

Methylated spirit : (n) میتھل ملی ہوئی روح شراب ۔

Methylene : (n) دیکھو Methene

Methylene azure : (n) Methylene blue کی تکسید سے پیدا ہونے والا مادہ ۔

Methylene blue/-violet : (n) ایک قسم کا نیلا رنگ جو رنگنے کے کام آتا ہے ۔

Methylic : (a) میتھلک ؛ میتھل آمیز ۔

Metic : (n) (قدیم یونان) یونانی شہر میں رہنے والا پردیسی (جسے بعض شہری حقوق حاصل تھے) ۔

Meticulous : (a) باریک بیں ؛ بے حد محتاط ؛ جزویات کا حد سے زیادہ خیال رکھنے والا ۔

Meticulously : (adv.) باریک بینی سے ؛ حد سے زیادہ احتیاط سے ۔

Metier : (n) پیشہ ؛ کام ۔

Metif : (n) دوغلا ؛ میٹف ۔

Metis : (n) میٹس ؛ مخلوط یورپی اور دیسی نسل کا ؛ مخلوط النسل ؛ دوغلا ۔

Metisse : (n) دوغلی ؛ مخلوط یورپی اور دیسی نسل کی عورت ۔

Metol : (n) (فوٹو) ایک سفیدی مائل حل پذیر سفوف جو انکشاف گر کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Metonic cycle : (n) میٹونی دور ؛ دور قمر ؛ انیس سال قیصری کا دور جس میں چاند سورج کی نسبت سے تقریباً اسی مقام پر واپس آجاتا ہے تاکہ ہردور کے ایک ہی تاریخوں میں نیا اور پورا چاند نظر آئے ۔

Metonym : (n) مجاز مرسل کے طور پر استعمال کیا ہوا لفظ ۔

Metonymical : (a) مجاز مرسل کے متعلق ۔

Metonymically : (adv.) مجاز مرسل کے طور پر ۔

Metonymy : (n) (علم البدیع) صنعت مجاز مرسل ۔

Metope : (n) (تعمیرات) چشمہ ۔

Metope : (n) (حیوانیات) (کیکڑے کا) چہرہ ۔

Metopic : (a) پیشانی سے متعلق ؛ سیون دار (کھوپڑی) ۔

Metopism : (n) جبینی سیون (درز) کا وجود دائمی ۔

Metoposcopic /-al : (a) علم قیافہ سے متعلق ؛ جبیں بینی سے متعلق ۔

Metoposcopist : (n) جبیں بیں ؛ علم قیافہ کا ماہر ۔

Metoposcopy : (n) (۱) جبیں بینی ؛ علم قیافہ ۔ (۲) چہرے کی قیافی صفت ۔

Metosteal : (a) (طیوریات) سینے کی پچھلی بغلی ہڈی کے مرکز تعظم سے متعلق ۔

Metosteon : (n) (طیوریات) سینے کی پچھلی بغلی ہڈی کا مرکز تعظم ۔

Metra : (n) رحم ؛ بچہ دانی ۔

Metre : (n) دیکھو Meter

Metre / Meter : (n) میٹر ؛ میٹر ؛ (فرانسیسی نظام پیمائش میں لمبائی کی اکائی جس کا طول ۳۷ ء ۳۹ انچ ہے) ۔

Metre : (v) (۱) بحر میں لکھنا ۔ (۲) منظوم کرنا ۔

Metre-gramme ton : (n) ایک گرام یا ایک ٹن وزن کو ایک سیکنڈ میں ایک میٹر اوپر اٹھانے کا کام ۔

Metred : (a) موزوں ؛ متناسب ؛ رواں ۔

Metric : (a) بحر سے متعلق ۔

Metric : (n) علم عروض ۔

Metric : (a) میٹری ؛ میٹر سے متعلق ۔

Metric system: (n) (پیمائش کا) نظام اعشاری ؛ میٹری نظام ۔

Metrical : (a) وزن یا بحر سے متعلق ؛ موزوں ۔

Metrical : (a) میٹری ؛ پیمائشی ؛ مساحت کے متعلق ۔

Metrical geometry : (n) مساحتی ہندسہ ۔

Metrically : (adv.) (۱) وزن کے لحاظ سے ۔ (۲) پیمائش کی رو سے ۔

Metricate : (v) (پیمائش کا) نظام اعشاری اپنانا یا اس میں بدل دینا ۔

Metricated : (a) نظام اعشاری میں تبدیل کیا ہوا ۔

Metrication : (n) نظام اعشاری میں تبدیلی ۔

Metrician : (n) علم عروض کا ماہر ۔

Metricize : (v) (پیمائش کے) نظام اعشاری میں بدلنا ۔

Metrification : (n) منظوم کرنا ۔

Metrify : (v) منظوم کرنا ۔

Metrist : (n) (۱) شاعر ؛ شعر گو ۔ (۲) ماہر عروض ۔

Metritis : (n) (مرضیات) ورم رحم ۔

Metrological : (a) پیمائشی ؛ نظام وزن و پیمائش کے متعلق ۔

Metrology : (n) نظام وزن و پیمائش ؛ مقیاسیات ۔

Metromania : (n) شعر گوئی کا خبط ۔

Metromaniac : (n) شعر گوئی کا خبطی ۔

Metronome : (n) ایک آلہ جس میں ایک رقاص کے ذریعے تال اور سم کا اتار چڑھاؤ معلوم ہوتا ہے ؛ تال ناپ ؛ تال ترازو ؛ تال شمار ۔

Metronomic /-al : (a) تال کی پیمائش کا ؛ تال ترازو کا ۔

Metronomically : (adv.) تال شماری کے طور پر ۔

Metronomy : (n) تال شماری ؛ تال کی پیمائش ۔

Metronymic : (a) ماں یا خاندان کی عورتوں کے نام سے ماخوذ (خصوصاً لاحقہ یا سابقہ کے ذریعے) ؛ خاندان کی نشان دہی کرنا ۔

Metronymic : (a) ماں یا خاندان کی عورتوں کے نام سے ماخوذ(نام) ۔

Metropole : (n) کسی ملک کا سب سے بڑا شہر ؛ ام البلاد ؛ مرکز کار ۔(۲) اسقف اعظم کا علاقہ ۔ (۳) مکتی فوج (Salvation army) کی اقامت گاہ ۔

Metropolis : (n) (۱) کسی ملک کا سب سے بڑا شہر ؛ ام البلاد ۔ (۲) اسقف اعظم کا علاقہ ۔ (۳) دارالسلطنت ؛ دارالحکومت ؛ راجدھانی ۔ (٤) مرکز (جدوجہد کا) ؛ مرکز کار (٥) (حیاتیات) اصلی مسکن ۔

The metropolis : لندن ۔

Metropolitan : (a) (۱) ام البلاد کا ۔ (۲) اسقف اعظم کے علاقے کا ۔ (۳) مادر وطن کا ۔

Metropolitan : (n) (۱) اسقف اعظم ؛ یونانی کلیسا میں اسقف سے بڑا اور بطریق سے چھوٹا عہدہ دار ۔ (۲) ام البلاد ۔ (۳) ام البلاد کا رہنے والا ۔

Metropolitanate : (n) اسقف اعظم کا علاقہ یا عہدہ ۔

Metropolite : (n) اسقف اعظم ۔

Metropolitical : (a) (۱) اسقف اعظم کے علاقے سے متعلق ۔ (۲) ام البلاد سے متعلق ۔

Metropolitically : (adv.) اسقف اعظم کے علاقے کے لحاظ سے ؛ ام البلاد کے لحاظ سے ۔

Metrorrhagia : (n) (مرضیات) رحمی سیلان خون ؛ نزف الدم رحم ۔

Metroscope : (n) (۱) رحم بین آلہ ؛ رحم کی جانچ کرنے کا آلہ ۔ (۲) جنین کے دل کی دھڑکن سننے کا آلہ ۔

Metrotome : (n) رحم کی عمل جراحی میں کاٹنے والا آلہ ؛ رحم تراش ۔

- metry : (suffix) لاحقہ بمعنی " (کسی آلے کے ذریعے) پیمائش " پیمائش کا طریقہ ۔

Mettle : (n) (۱) جوہر ؛ نہاد ؛ طبیعت ؛ مزاج ۔ (۲) ولولہ ؛ جوش ۔ (۳) دلیری شجاعت ؛ بہادری ؛ ہمت ؛ جرأت ؛ جیوٹ ؛ دم خم ۔

To be on, upon one 's mettle : اپنی والی پر آنا ؛ اپنی بات پر آنا ؛ (کسی بات سے متاثر ہوکر) اپنی طرف سے کوئی کسر اٹھا نہ رکھنا ۔

To put or set (a person) on or upon his mettle/ To put to his mettle/To try (a person 's) mettle : قوت برداشت آزمانا ۔

Mettle : (a) جیوٹ ؛ جی دار ؛ جوشیلا ؛ جری ۔

Mettled : (a) جیوٹ ؛ جی دار ؛ جوشیلا ؛ جری ۔

Mettlesome : (a) دیکھو Mettled

Meum / Meum and tuum : (n) میرا اور تیرا ؛ اپنا اور پرایا (ملکیت کا امتیاز ظاہر کرنے کے لئے) ۔

Meurtriere : (n) چھوٹا روزن جس سے سپاہی بندوق وغیرہ کی نال نکال کر داغتا ہے ۔

Meuse / Muse : (n) (۱) باڑ یا جھاڑی کے بیچ کی خالی جگہ جس سے خرگوش وغیرہ نکل کر بھاگتے ہیں ۔ (۲) (مجازاً) راہ نجات ؛ مفر ؛ بچنے کا راستہ ۔ (۳) خرگوش کے رہنے کی جگہ ۔

Mew : (n) مرغابی ؛ یا غو ۔

Mew : (n) (۱) پنجرا (جس میں شکرے کو کُریز کے زمانے میں رکھتے ہیں) ۔ (۲) توایدی پنجرا ۔

Mew : (n) میاؤں میاؤں ؛ بلی کی بولی ۔

Mew : (v) (۱) (شکرے کا) کُریز کرنا ؛ پرانے پر جھاڑنا ۔

Mew : (v) (۱) کُریز کے لئے چھوڑنا ؛ شکرے کو کُریز کے لئے پنجرے میں بند کرنا ۔ (۲) (مجازاً) قید کرنا ؛ پنجرے میں بند کرنا ۔

Mew : (v) بلی کا بولنا ؛ میاؤں میاؤں کرنا ؛ سمندر کے پرندوں کا بولنا ۔

Mew : (int.) میاؤں میاؤں ۔

Mewl : (v) (۱) ٹھوں ٹھوں کرنا ؛ بچے کا رونا ؛ ٹھنکنا ۔ (۲) بلی کی طرح میاؤں میاؤں کرنا ۔

Mews : (n) (۱) لندن کا شاہی اسطبل (اصطبل) ۔ (۲) وہ عمارت جس کے بیچ میں صحن ہو اور چاروں طرف اصطبل کا سلسلہ پھیلا ہو ۔

Mexican : (a) میکسیکو کا یا اس سے متعلق ۔

Mexican : (n) (۱) میکسیکو کا باشندہ ۔ (۲) میکسیکو کا سکہ ۔

Mexican coca : (n) ایک امریکی پودا جو چارے کے کام آتا ہے ۔

Mezentian : (a) مزینٹس (Mezentius) کے مثل جو انسان کو لاش سے باندھ کر انہیں بھوکا مرنے کے لئے چھوڑ دیتا تھا ۔

Mezereon /Mezereum : (n) (۱) ماذریون ؛ ایک قسم کی جھاڑی ۔ (۲) (دوا سازی) ماذریون کی خشک چھال ۔

Mezuza (h) : (n) جھلی کا ٹکڑا جس کی ایک طرف توریت کی آیات اور دوسری طرف مقدس شدائی (Shaddai) کا نام لکھا رہتا ہے اور یہودی اسے دروازے پر لٹکاتے ہیں ۔

Mezza voice : (adv.) (موسیقی) درمیانی آواز سے ۔

Mezzanine : (n) (۱) پہلی منزل اور دوسری منزل کے درمیان نیچی چھت کی منزل ؛ درمیانی منزل ۔ (۲) (تھیٹر) تماشا گاہ سے نیچے کا فرش ؛ پائین ۔ (۳) چھوٹی کھڑ کی جو لمبائی میں کم اور چوڑائی میں زیادہ ہوتی ہے ۔

Mezzo : (n) Mezzo soprano کا مخفف ۔

Mezzo : (a) (موسیقی) درمیانی ؛ وسطی ؛ متوسط ؛ نصف ؛ نیم ۔

Mezzo forte : (adv. & a) (موسیقی) قدرے بلند ۔

Mezzo piano : (adv. & a) قدرے آہستہ ۔

Mezzo-rilievo : (n) وہ منبت کاری جس میں نقش سطح پر سے اپنے اصلی تناسب سے نصف ابھرے ہوئے ہوں ؛ نقش نیم برجستہ ۔

Mezzo-soprano : (n) (۱) ایک خاص نوعیت کی آواز ۔ (۲) ایک خاص نوعیت کی آواز رکھنے والا شخص ۔

Mezzotint : (n) نیم رنگ (فولاد اور تانبے پر کندہ کاری کا طریقہ جو نقاشی کی تقلید میں اختیار کیا گیا ہے ۔ اس میں سطح کے نشیب و فراز سے روشنی اور تاریکی کے اثرات پیدا کئے جاتے ہیں) ؛ نیم رنگ کندہ کاری ۔

Mezzotint : (v) نیم رنگ کندہ کاری کرنا ۔

Mezzotinter : (n) نیم رنگ کندہ کاری کرنے والا ۔

Mezzotinto : (n) نیم رنگ کندہ کاری ۔

Mho : (n) مہو ؛ ایصالیت کی اکائی ۔

Mhometer : (n) ایصالیت کی پیمائش کا آلہ ۔

Mhorr / M 'horr / Moh (o)r : (n) مغربی افریقہ کا غزال (ہرن) ۔

Mi : (n) سر گم کا تیسرا سُر کا ۔

Miaow : (int. &n) میاؤں ؛ بلی کی آواز ۔

Miaow : (v) میاؤں میاؤں کرنا ؛ بلی کی بولی بولنا ؛ بلی کی طرح بولنا ۔

Miargyrite : (n) چاندی کا سلف انٹی مونائیڈ ۔

Mias : (n) نسناس ؛ انسان الغاب ؛ انسان صورت بندر ۔

Miascite / Miascyte / Miascykite : (n) ایک قسم کی چٹان جو قائمہ شگاف اور سیاہ ابرق وغیرہ سے بنی ہوتی ہے ۔

Miasm / Miasma: (n) بخار متعفن ؛ مضر بخارات ؛ ملیریا ۔

Miasmal : (a) سمی بخارات کا ؛ ملیریا کا ۔

Miasmatic : (a) وبائی ؛ متعفن ؛ سمی بخارات کا ؛ ملیریائی ۔

Miasmic / Miasmous : (a) دیکھو Miasmatic

Miaul : (v) (۱) میاؤں میاؤں کرنا ؛ بلی کی طرح بولنا ؛ بلی کی بولی بولنا ۔ (۲) بلی کی سی آوازیں نکالنا ۔

Miauler : (n) میاؤں میاؤں کرنے والا ؛ بلی کی سی آواز میں گانے والا ۔

Mica : (n) (۱) ابرق ؛ ابرك ؛ طلق - (۲) ابرك جیسی كوئی شے -

Mica-powder : (n) ایك قسم كا ڈائنا مائٹ جس میں سلیكائی مٹی كی جگه ابرق ڈالا جاتا ھے -

Mica-schist : (n) ابرق كی پرت دار چٹان ؛ ابرقی سلیٹ -

Mica slate : (n) دیكھو Mica-schist

Micaceous : (n) ابرقی ؛ ابرق دار ؛ ابرق سے مشابه ؛ ورقه ورقه ؛ طلقی -

Mice : (n) Mouse كا (صیغه) جمع -

Micella : (n) (حیاتیات) حثی ریزه ؛ دقیق ریزه -

Micellar : (a) حثی ریزه سے متعلق -

Michael : (n) میكائیل (جو چار ملائك مقربین میں سے ایك ھیں) -

Order of st. Michael & St. George : انگلستان كا ایك اعزازی خطاب -

The feast of Michael / St. Michael 's day : یوم المیكائیل -

Michaelmas : (n) یوم المیكائیل ؛ سینٹ میكائیل كا عرس جو ۲۹/دسمبر كو منایا جاتا ھے -

Old Michaelmas day : تقویم گریگوری سے قبل كی تقویم كا ۲٦ / ستمبر كا دن -

Michaelmas daisy : (n) بحری گل مینا -

Michaelmas day : دیكھو Michaelmas

Michaelmas eve : (n) یوم میكائیل سے پہلے كی شام -

Michaelmas term: (n) آكسفورڈ ؛ كیمبرج وغیرہ جامعوں كی ایك میقات -

Miche : (v) دیكھو Meech

Mickey / Micky : (n) (۱) آئرستانی - (۲) آلو -

To take the mickey (our of) : طنز كرنا ؛ تنگ كرنا -

Mickey finn : (n) (عام) ایك قسم كی تیز شراب -

Mickle / Muckle : (a) بہت زیادہ ؛ بڑا ؛ كثیر -

Mickle / Muckle : (n) (۱) بڑی مقدار یا تعداد - (۲) بڑی رقم -

Many a little (or pickle) makes a mickle : تھوڑا تھوڑا بہت ھو جاتا ھے -

Micklemote / Migemote : (n) اینگلو سیكسن بادشاھوں كی پارلیمانی اسمبلی یا كونسل -

Micracoustic : (a) پست آواز كو بلند بنانے والا -

Micro - : (prefix) (۱) سابقه بمعنی " چھوٹا " " خرد " - (۲) " خرد بینی " " قلیل " - (۳) دس لاكھواں -

Micro-acrophile : (n) قلیل ھوا پسند -

Micro-analysis : (n) خرد تجزیه ؛ تجزیه قلیل مقدار -

Micro-balance : (n) نازك ترازو -

Micro-electronic : (a) سائنس كے اس شعبے سے متعلق جو تكملی دور سے بحث كرتا ھو -

Micro-electronics : (n) سائنس كا وہ شعبه جو تكملی دور سے بحث كرتا ھے -

Micro-organism : (n) خرد بینی جرثومه ؛ زندك ؛ میكروب -

Microbe / Microbion : (n) دیكھو Micro organism

Microbial/Microbian : (a) زندكی؛ میكروبی ؛ جرثومی ؛ میكروب دار -

Microbic : (a) دیکھوMicrobial

Microbicidal : (a) جرثومہ سے متعلق۔

Microbicide : (n) جرثومہ کشی ؛ میکروب کشی۔

Microbicide : (a) دیکھو Microbicidal

Microbiological : (a) حیاتیات جرثومی سے متعلق۔

Microbiologist : (n) حیاتیات جرثومی کا ماہر ؛ میکروب شناس ؛ میکروب داں۔

Microbiology : (n) حیاتیات جرثومی ؛ حیاتیات زندك ؛ میکروبیات۔

Microbion : (n) دیکھو Microbe

Microbiota : (n) کسی خطے کا نباتاتیہ اور حیوانیہ۔

Microbism : (n) جرثومہ سے بھرا ہونا ؛ جرثومہ کی کثرت۔

Microblast : (n) خرد خلیہ خون ؛ خرد جسمیہ دموی۔

Microcard : (n) وہ غیر شفاف کارڈ جس پر کتاب ، جریدہ وغیرہ کے کچھ حصوں کی خرد بینی تصویر رہتی ہے ۔

Microcephalic : (a) (مرضیات) خرد سر (آدمی)۔

Microcephalous : (a) دیکھوMicrocephalic

Microcephaly : (n) خرد سری۔

Microchemistry : (n) خرد بینی کیمیا ۔

Microcircuit : (n) تکملی دور۔

Microclimate : (n) کسی چھوٹے علاقے کی آب و ہوا ؛ جسم نامی کے گرد کا ماحول۔

Microcline : (n) سبز اور نیلا فلسپار۔

Micrococcus : (n) خرد نبقہ۔

Microcosm : (n) (۱) کائنات اصغر ( یعنی انسان اس حیثیت سے کہ اس کی ذات کائنات کا خلاصہ ہے)۔ (۲) عالم صغیر ۔

Microcosmic /-al : (n) کائنات اصغر کا ۔

Microcosmic salt : (n) سوڈا اور امونیا کا سلفیٹ۔

Microcyte : (n) دیکھو Microblast

Microdont : (a) (تشریح) خرد دندان۔

Microdot : (n) چھپی ہوئی یا لکھی ہوئی تحریر کا فوٹو جو گھٹا کر ایك نقطے کے برابر کردی گئی ہو۔

Microdrop : (n) بہت چھوٹا قطرہ۔

Microfelsite : (n) ایك قسم کا فلسائٹ۔

Microfiche : (n) چھوٹی چپٹی فلم جس پر کتاب ، جریدہ وغیرہ کے ساتھ صفحوں کی خرد بینی تصویریں ہوتی ہیں۔

Microfilm : (n) ایك قسم کی فوٹو فلم جو ۱٦ یا ۳۵ میلی میٹر جوڑی ہوئی ہوتی ہے جس پر کتاب یا تحریر وغیرہ کو بطور ریکارڈ اتار لیاجاتا ہے ۔

Microfine : (a) خرد قلمی۔

Microform : (n) دیکھو Micro-organism

Microgamete : (n) خرد گمٹہ ؛ نرگمٹہ۔

Microgameto cyte : (n) خرد گمٹہ خلیہ۔

Micrograph : (n) تصویر جو خرد بین کی مدد سے لی جاتی ہے ۔

Micrographer : (n) خرد بینی اشیاء نگار ؛ خرد نگار۔

Micrographic : (a) خرد نویسی سے متعلق۔

Micrography : (n) (۱) خرد نویسی۔ (۲) خرد بینی اشیاء نامہ ۔

(۳) خرد بینی اشیاء کا بیان۔

Microgroove : (n) گراموفون ریکارڈ کی بہت ھی باریک نالیاں۔

Microlepidoptera : (n) بعض قسم کے پروانے۔

Microlite : (n) دیکھو Crystallite

Microlith : (n) سنگریزہ ؛ دقیق قلمی ریزہ۔

Microlithic : (a) سنگریزوں سے بنا ھوا ؛ سنگریزی۔

Micrological : (a) (۱) موشگافی سے متعلق۔ (۲) علم خرد بینی سے متعلق ؛ خردیّاتی۔

Micrologically : (adv.) موشگافی کے طور پر ؛ خردیّات کی رو سے۔

Micrologist : (n) خردیّات داں ؛ علم خرد بینی اشیاء کا ماھر۔

Micrology : (n) (۱) موشگافی ؛ بال کی کھال نکالنا۔ (۲) خردیّات ؛ علم خرد بینی اشیاء ؛ خرد بینی اشیاء پر کتاب۔

Micromeral /-ic : (a) دوصمامی صدفیے کے انڈے کی زردی کے ایک حصے سے متعلق۔

Micromere : (n) دوصمامی صدفیے کے انڈے کی زردی کا ایک حصہ۔

Micrometer : (n) خرد پیما ؛ خردہ پیما ؛ چھوٹی چیزوں یا چھوٹے فاصلوں کے ناپنے کا آلہ۔

Micrometer balance : (n) خرد پیما ترازو۔

Micrometer microscope : (n) خرد پیما خرد بین۔

Micrometer screw : (n) خرد پیما پیچ۔

Micrometric /-al : (a) خرد پیمائی سے متعلق۔

Micrometrically : (adv.) خرد پیمائی کی رو سے یا طور پر۔

Micrometry : (n) خرد پیمائی۔

Micromikron : (n) میٹر کا دس لاکھواں حصہ۔

Micromotion : (n) حرکت ذرات ؛ حرکت ذرات نمائی۔

Micron : (n) میٹر کا دس لاکھواں حصہ ؛ ہزار ہزارم میٹر۔

Micronesian : (a) مائیکرو نیشا (شمالی بحرالکاہل کے چھوٹے جزیروں) سے متعلق یا وہاں کے باشندوں یا زبان سے متعلق۔

Micronesian : (n) مائیکرو نیشیا کا باشندہ یا وہاں کی زبان۔

Microparasite : (n) خرد طفیلی۔

Microphage : (n) خرد آکلہ۔

Microphagous : (a) جراثیم خور ؛ میکروب خور۔

Microphone : (n) خرد شنو ؛ مکبرالصوت ؛ مائیکرو فون۔

Microphonic : (a) مکبرالصوتی۔

Microphonics : (n) مکبرالصوت یا تکبیر صوت کا علم۔

Microphonograph : (n) خرد صورت نگار ؛ ایک آلہ جو مائیکرو فون اور صورت نگار دونوں کا کام دیتا ھے۔

Microphonous : (a) مکبرالصوتی۔

Microphotograph : (n) خرد بینی فوٹو ؛ بہت چھوٹی چیزوں کی تصویر بڑے پیمانے پر لینا ؛ خرد بینی عکاسی۔

Microphotographic : (a) خرد بینی عکاسی سے متعلق۔

Microphotographically : (adv.) خرد بینی عکاسی کے طور پر۔

Microphotography : (n) خرد بینی عکاسی۔

Microphthalmia : (n) خرد چشمی ؛ بہت چھوٹی آنکھ ھونا۔

Microphthalmic : (a) خرد چشم ؛ بہت چھوٹی آنکھ رکھنے والا۔

Microphthalmy : (n) دیکھو Microphthalmia

Microphyllous : (a) (نباتیات) خرد برگہ ۔

Microphyte : (n) خرد بینی پودا ؛ جرثومہ ۔

Micropodal / -ic : (a) خرد پا ۔

Micropodous : (a) دیکھو Micropodal

Micropylar : (a) (نباتیات) ثقبہ تخمک سے متعلق ؛ (حیوانیات) ثقبہ سے متعلق ۔

Micropyle : (n) (۱) (نباتیات) ثقبہ تخم ؛ ثقبہ تخمک ۔ (۲) (حیوانیات) ثقبہ بیضہ ۔

Microscope : (n) (۱) خرد بین ۔ (۲) (علم النجوم) ستاروں کا ایک جھمکا جو خط جدی Capricorn کے جنوب میں ہوتا ہے ۔

Microscopic : (a) (۱) خرد بینی ؛ اتنا چھوٹا جو صرف خرد بین سے نظر آئے ۔ (۲) خرد بین کا ۔

Microscopical : (a) خرد بینی ۔

Microscopically : (adv.) (۱) خرد بین کے ذریعے ؛ خرد بین سے ۔ (۲) خرد بینی اشیاء کی طرح ۔

Microscopist : (n) خرد بین کے استعمال کا ماہر ؛ ماہر خرد بینی ۔

Microscopy : (n) (۱) خرد بینی ؛ خرد بین کے استعمال کا ہنر ؛ خرد بینی معائنہ ۔ (۲) علم خرد بین ۔

Microseme : (n) جس کی کھوپڑی کا قحفی اشاریہ ۸۳ سے کم ہو ۔

Microseism : (n) خفیف زلزلہ ۔

Microseismic / -al : (a) خفیف زلزلے سے متعلق ۔

Microseismograph : (a) زلزلہ پیما؛ زلزلہ نگار ۔

Microseismology : (n) علم زلزلہ ؛ زلزلیات ۔

Microseismometry : (n) زلزلہ نگاری ۔

Microsoma / Microsome : (n) خرد جسم ؛ ذرہ نخزمایہ ۔

Microspectroscope : (n) خرد بینی طیف نما ۔

Microsporangium / Microsporange : (n) خرد بذرہ داں ؛ خرد تخمک داں ۔

Microspore : (n) (۱) خرد بذرہ ؛ خرد تخمک ؛ وہ خلیہ جو علاحدہ نشو ونما پاسکے ۔ (۲) (نباتیات و مرضیات) ایک طفیلی سما روغ ۔ (۳) (حیوانیات) بذرہ نما حوینات اولیہ ۔

Microsporon : (n) (نباتیات و مرضیات) ایک قسم کا طفیلی سماروغ یا قطری دنبل ۔

Microstylous : (a) (نباتیات) چھوٹی گردن بقچہ والا ۔

Microtasimeter : (n) بے حد خفیف دباؤ کو ناپنے کا آلہ ۔

Microtelephone : (n) خفیف صوتی ٹیلیفون ۔

Microtome : (n) خرد تراش ؛ وہ آلہ جس سے کسی چیز کے نہایت چھوٹے ٹکڑے خرد بین سے دیکھنے کیلئے کاٹے جائیں ۔

Microtomic / -al : (a) خرد تراشی سے متعلق ۔

Microtomist : (n) ماہر خرد تراشی ۔

Microwave : (n) خرد امواج ؛ برقی مقناطیسی موج جس کا طول موج ایک ملی میٹر اور ۳۰ سینٹی میٹر کے درمیان ہو ۔

Microzoa : (n) خرد بینی حوینات ۔

Microzoal / -ic : (n) خرد بینی حوینات سے متعلق ۔

Microzoospore : (n) (نباتیات) خرد حرکی بذرہ ۔

Microzyme/Microzyma : (n) خمیر مرض ؛ جرثومہ مرض ؛ تخمیری جرثومہ (جو سڑنے سے پیدا ہوتا ہے) ۔

Micrurgy : (n) خرد بین کے نیچے منفرد خلیہ کو رکھنا یا داخل کرنا ۔

Miction : (n) بول ؛ تبویل ؛ پیشاب ہونا یا کرنا ۔

Micturate : (v) پیشاب کرنا ۔

Micturition : (n) (۱) پیشاب کی کثرت ؛ سلسل البول ۔ (۲) پیشاب کرنے کی خواہش ؛ پیشاب کرنا ۔

Mid : (a) (۱) وسطی ؛ درمیانی ؛ اوسط ؛ منجھولا ؛ نیم ؛ نصف ۔ (۲) (حرف علت کی آواز) جو زبان یا اس کے کسی حصے کو درمیان میں رکھ کر نکالی جائے ۔ (۳) وسط ؛ بیچ ؛ درمیان ۔

Mid : (n) Midshipman کا مخفف ۔

Mid / 'mid : (prep.) (شعر) درمیان ۔

Mid air : (n) بادل اور زمین کے بیچ کی فضا ؛ درمیانی فضا ۔

Mid-brain : (n) میان دماغ ؛ پُل دماغ ۔

Mid breast : (n) (حشریات) میان صدر کا نچلا حصہ ۔

Mid-course : (n) درمیانی راستہ یا صورت ۔

Mid-day : (n) نصف النہار ؛ نیم روز ؛ دوپہر ؛ ظہر ۔

Mid-earth : (n) دنیا (جنت اور دوزخ کے درمیان) ۔

Mid-feather : (n) (۱) (نمک سازی) بھٹی کا فاصل جو بیگ نلی کو دوحصوں میں منقسم کردیتا ہے ۔ (۲) (معدنیات) سرنگ کے مرکز کا سہارا ۔

Mid-field : (n) (فٹ بال) وسط میدان ۔

Mid-gut : (n) درمیانی آنتیں ۔

Mid-heaven : (n) (۱) وسط آسمان ۔ (۲) نصف النہار ۔

Mid-iron : (n) (گولف) منجھولا سرا ؛ گولف کے چوگان کا متوسط چوڑائی کا خمدار سرا ۔

Mid-leg : (n) (۱) پیرکا وسطی حصہ ۔ (۲) (حشریات) حشرات کا وسطی پیر ۔

Mid-leg : (adv.) پاؤں کے وسطی حصے کی طرف ۔

Mid-lent : (n) ایسٹر سے قبل والا اتوار ۔

Mid-off : (n) (کرکٹ) وہ فیلڈر جو گیند پھینکنے والے کے داہنی جانب کھڑا ہوتا ہے ۔

Mid-on : (n) (کرکٹ) وہ فیلڈر جو گیند پھینکنے والے کے بائیں طرف کھڑا رہتا ہے ؛ وہ جگہ جہاں فیلڈر کھڑا ہوتا ہے ۔

Mid-sea : (n) کھلا سمندر ۔

Mid-season : (n) وسط موسم ۔

Mid-spoon : (n) (گولف) درمیانی سائز کا چوبی بلا ۔

Mid-totality : (n) وسط کسوف کامل ۔

Mid-watch : (n) (بحری) ملازمین جہاز جو بارہ بجے رات سے چار بجے صبح تک ڈیوٹی دیتے ہیں ۔

Mid-water : (n) بیچ کا پانی (عموداً) ۔

Mid-week : (n) وسط ہفتہ ؛ بدھ ۔

Mid-wicket : (n) فیلڈ کا وہ حصہ جو گیند پھینکنے والے کے داہنی جانب ہوتا ہے ۔

Mid-workings : (n) (ایک ہی کان میں) وسطی کام ۔

Midas : (n) فریجیا (Phrygia) کا افسانوی بادشاہ جس کے چھونے سے ہر چیز سونے میں تبدیل ہوجاتی تھی ۔

Midas ' ear : (n) حیوانات ناعمہ کا خول ۔

Midas touch : (n) وہ خدا داد ودیعت جس سے دولت بہ آسانی حاصل ہوسکے ۔

Midden : (n) گھورا ؛ کوڑی ؛ کوڑے کا ڈھیر ۔

Middenstead : (n) کوڑی ؛ گھورا ؛ وہ جگہ جہاں کوڑے کرکٹ کا انبار ہوجائے ۔

Middest : (a) بالکل وسطی ؛ ٹھیک درمیانی ۔

Middle : (a) (۱) بیچ کا ؛ درمیانی ۔ (۲) وسطی ؛ مرکزی ۔ (۳) متوسط ؛ اوسط درجے کا ۔ (٤) (قواعد) فعل معروف اور فعل مجہول کے درمیان کا ۔

Middle : (n) (۱) درمیانی حصہ ؛ وسطی حصہ ؛ مرکز ۔ (۲) میان ؛ وسط ۔ (۳) کمر ۔ (٤) (بحری) وہ جگہ جہاں پانی کم گہرا ہو ۔ (٥) (فٹ بال) بازو سے بال کا گول کے پاس میدان کے بیچ میں واپس آنا ۔

In the middle : مشکل کے درمیان ؛ مشکل میں ۔

In the middle of : دوران میں ؛ اثناء میں ۔

Middle : (v) (۱) (بحری) بیچ سے تہ کرنا ۔ (۲) بیچ میں رکھنا ؛ وسط میں رکھنا ۔ (۳) (فٹ بال) گیند کو گول کے سامنے میدان میں ڈالنا ۔

Middle age : (n) متوسط عمر ؛ ادھیڑ عمر ؛ سن کہولت ۔

Middle age/-aged : (a) (۱) متوسط عمر کا ؛ ادھیڑ ۔

Middle-ager : (n) ادھیڑ ۔

Middle article : (n) مختصر ادبی مضمون جو رسالے یا اخبار میں سیا سی مضامین اور تنقید کتب کے درمیان ہو ؛ وسطی مضمون ۔

Middle brow : (n) (۱) اوسط ذوق اور کلچر رکھنے والا شخص ۔ (۲) اوسط ذہین شخص ۔

Middle class : (n) متوسط طبقہ ۔

Middle class : (a) متوسط طبقے کا ۔

Middle class examination :(n) کسی جامعہ کے مرکزی بورڈ کے تحت مختلف مقاموں پر لئے گئے امتحانات ۔

Middle class schools : (n) متوسط طبقے کا اسکول ۔

Middle deck : (n) درمیانی عرشہ ۔

Middle distance : (n) (نقاشی اور قدرتی مناظر) پیش منظر و دور منظر کے درمیان کا حصہ ۔

Middle ear : (n) درمیانی کان ؛ جوفہء طبل ۔

Middle earth : (n) دیکھو Mid earth

Middle east : (n) مشرقِ وسطیٰ ؛ ایران ؛ مصر اور ان کے درمیان کے ممالک ۔

Middle empire : (n) چین کے اٹھارہ صوبے ؛ چینی ملک ۔

Middle finger : (n) بیچ کی انگلی ؛ انگشت وسطیٰ ۔

Middle game : (n) (شطرنج) درمیانی کھیل (شروع اور آخر کے درمیان کا دور) ۔

Middle ground : (n) (۱) (بحری) وہ جگہ جہاں پانی کم (گہرا) ہو ۔ (۲) دیکھو Middle distance ۔ (۳) نقطہء اعتدال ۔

Middle kingdom : (n) دیکھو Middle empire

Middle life : (n) (۱) ادھیڑ عمر ؛ متوسط عمر ۔ (۲) متوسط طبقوں کی زندگی ۔

Middle line : (n) (بحری) (جہازکی) وسطی لکیر ۔

Middle-man : (n) (۱) بیچ والا ؛ بچولیا ۔ (۲) اعتدال پسند ؛ درمیانی راستہ یا صورت اختیار کرنے والا ۔ (۳) دلال ؛ بیچ کا بیوپاری ۔ (٤) (آئرستان) وہ شخص جو زمین کو اجارے پر لے کر اسے زیادہ شرح پر (دوسرے کو) اجارہ پر دیتا ہے ۔ (٥) رائے یا ثقافتی معیار وغیرہ دینے والا شخص ۔

Middle-of-the-road : (n) نقطہ اعتدال ؛ اعتدال پسندی ۔

Middle passage : (n) افریقہ سے امریکا لے جانے جانے والے غلام کے سفر کا درمیانی حصہ ۔

Middle pointed : (a) منقش گاتھی تعمیرات کا نام ۔

Middle post : (n) راج کھم ؛ سیدھا کھمبا ۔

Middle space : (n) (طباعت) درمیانی فصل ۔

Middle term : (n) (منطق) حد اوسط ؛ وہ لفظ جو کبریٰ اور صغریٰ میں مشترک ہو ۔

Middle tint : (n) (نقاشی) مخلوط رنگ جس میں تیز رنگ غالب نہیں ہوتا ہے ۔

Middle wall : (n) درمیانی دیوار ؛ بیچ کی دیوار ؛ اوٹ ۔

Middle watch : (n) دیکھو Mid watch

Middle way : (n) (۱) اعتدال ؛ درمیانی راستہ ۔ (۲) رستے کے بیچ کا حصہ ؛ وسط راہ ۔

Middle way : (adv.) بیچ میں ؛ درمیان میں ۔

Middle weight : (n) (مکہ بازی) ایک من بتیس سیر سے دو من تک کا وزن ۔

Middle-wicket : (n) دیکھو Mid-wicket

Middler : (n) (سن کی تیاری میں) وہ شخص جو درمیانی عمل کرتا ہے ۔

Middling : (n) (۱) (جمع) اوسط سائز کی پن ؛ اوسط درجے کی چیزیں ؛ اوسط درجے کا باریک میدہ ۔ (۲) سور کے پُٹھے کا گوشت ۔ (۳) اوسط درجے کا تیل (پٹرول سے نکالا ہوا) ۔

Middling : (a) (۱) دوسرے درجے کا ؛ درمیانی درجے کا ۔ (۲) اوسط درجے کا ؛ بیچ کے راس کا ؛ خاصا ۔ (۳) معمولی ۔ (٤) متوسط طبقے کا ۔

Middling : (adv.) (۱) اوسط درجے پر ؛ متوسط طور پر ۔ (۲) صحت کے لحاظ سے اچھا خاصا ۔

Middlingly : (adv.) متوسط طور پر ۔

Middy : (n) (۱) جہاز کا ایک چھوٹا افسر ۔ (۲) ایک قسم کا بلاؤز ۔

Midge : (n) (۱) بعوضہ ؛ ایک قسم کا چھوٹا کیڑا ۔ (۲) ٹھگنا ؛ بالشتیا ؛ چھوٹا سا آدمی ؛ مٹھی بھر کا آدمی ۔ (۳) (بعض قسم کی) تلی ہوئی مچھلیاں ۔

Midget : (n) (۱) بونا (جس کی نمائش کی جائے) ؛ بالشتیا ۔ (۲) بہت چھوٹی چیز ۔

Midgety : (a) بہت چھوٹا ۔

Midinette : (n) (پیرس میں) دکان کی خادمہ ۔

Midland : (n) (۱) وسط ملک ؛ ملک کا درمیانی حصہ ؛ اندرونی علاقہ ۔ (۲) (جمع) انگلستان کے وسطی اضلاع ۔

Midland : (a) اندرونی علاقے کے متعلق ؛ وسط ملک کا ۔

Midland dialect : (n) انگلستان کے وسطی اضلاع کی بولی ۔

Midmost : (a) (۱) بیچوں بیچ ۔ (۲) درمیانی ۔ (۳) قریبی ۔

Midmost : (adv.) درمیان میں ؛ وسط میں ؛ بیچ میں ؛ دوران ۔

Midmost : (n) درمیانی ۔

Midnight : (n) (۱) نیم شب ؛ نصف شب ؛ آدھی رات ؛ رات کے بارہ بجے ۔ (۲) غضب کا اندھیرا ۔

Midnight : (a) نصف شب کا ؛ اندھیرا ؛ تاریک ۔

Midnight sun : (n) آفتاب نیم شب ۔

Midrash : (n) یہودیوں کی قدیم شرح توریت ۔

Midrashic : (a) یہودیوں کی قدیم شرح توریت سے متعلق ۔

Midrib : (n) (نباتیات) میان رگ ؛ پتے کی بیچ رگ ۔

Midribed : (a) (نباتیات) میان رگ والا (پتا) ۔

Midriff : (n) پردۂ شکم ۔

To shake, tickle the midriff : ہنسی کا سبب ہونا ۔

Midship : (n) کشتی کا درمیانی حصہ ؛ جہاز کا درمیانی حصہ ؛ وسط جہاز ۔

Midship-beam : (n) جہاز کی وسطی شہتیر (جو سب سے لمبی ہوتی ہے) ۔

Midship bend: (n) سب سے چوڑی شہتیر ۔

Midship frame: (n) جہاز کا ڈھانچہ جو سب سے چوڑا ہو ۔

Midshipport : (n) وسط جہاز کا روشن دان ۔

Midshipman : (n) جہاز کا ایک چھوٹا افسر ۔

Midshipmanship : (n) جہاز کے ایک چھوٹے افسر کا عہدہ ۔

Midshipmite : (n) (ملاحوں کی زبان میں) لفظ Midshipman کی بگڑی ہوئی شکل ۔

Midships : (n) وسط جہاز ۔

Midships : (adv.) جہاز کے بیچ یا وسط میں ۔

Midst : (n) درمیان ۔

(In) our midst : ہمارے درمیان ۔

In the midst of : درمیان میں ۔

Midst : (adv. & prep.) درمیان میں ؛ وسط میں ؛ بیچ میں ۔

Midstream : (n) وسط چشمہ ؛ ندی کے بیچ کا حصہ ۔

Midsummer : (n) (۱) انقلاب صیفی ؛ عدول کلی صیفی (۲۱ جون کے لگ بھگ) ۔ (۲) وسط الصیف ؛ موسم گرما کا وسط ۔

Midsummer daisy : (n) ایک قسم کا گل داؤدی ۔

Midsummer day : (n) ۲٤/ جون ۔

Midsummer madness : (n) جوش جنون ؛ انتہائی حماقت ۔

Midway : (adv.) وسط راہ میں ؛ بیچوں بیچ ؛ آدھے راستے پر ۔

Midwife : (n) دائی ؛ قابلہ ۔

Midwifery : (n) دایہ گری ؛ قبالت ؛ قابلہ گیری ۔

Midwinter : (n) (۱) وسط ایشیا ۔ (۲) انقلاب شتوی ۔

Midwintry : (a) وسط ایشیا کا ۔

Mien : (n) چہرہ ؛ بشریٰ ؛ انداز ؛ رنگ ۔

Miff : (n) (۱) چھیڑ؛ جھڑپ ؛ ان بن ۔ (۲) خفگی؛ ناراضگی؛ روٹھنا ۔

Miff : (v) (۱) خفا ہوجانا ؛ بگڑ جانا ۔ (۲) خفا کردینا ؛ ناراض کردینا ۔ (۳) (پودوں کا) مرجھا جانا ۔

Miffy : (a) تنک مزاج ؛ جلد خفا ہوجانے والا ؛ تندخو ؛ چڑ چڑا ۔

Might : (n) (۱) زور ؛ قوت ؛ طاقت ۔ (۲) زور طبیعت ؛ قابلیت ؛ قدرت ؛ عظمت ۔

With all one ' s might : اپنی پوری قوت سے ۔

Might-have-been : (n) ہونہار ۔

Mightful : (a) طاقت ور ؛ پرزور ۔

Mightily : (adv.) قوت سے ؛ عظمت سے ۔

Mightiness : (n) قوت ؛ عظمت ۔

Mightless : (a) بے زور ؛ بے قوت ۔

Mighty : (a) (۱) قوی ؛ طاقتور ؛ شہ زور ؛ بلونت ؛ زور آور ؛ زبردست ؛ جید ؛ جلیل القدر ؛ عظیم الشان ۔ (۲) بہت ؛ بہت زیادہ ۔

Mighty : (adv.) بہت ؛ نہایت ۔

Mighty : (n) طاقت ور شخص ۔

Mighty works : (n) (بائبل) معجزات ؛ معجزے ۔

Mignon / Mignonne : (n) نازک ؛ سبک ۔

Mignonette : (n) (۱) ایک پودا جس کے پھول خوشبودار ہوتے ہیں ۔ (۲) بھورا مائل سبز یا سبزی مائل سفید رنگ ۔ (۳) ایک قسم کی لیس ۔ (٤) باریک جالی ۔

Mignonette pepper : (n) موٹی پسی ہوئی گول مرچ ۔

Migraine : (n) شقیقہ ؛ درد نیم سر ؛ آدھی سیسی کا درد ۔

Migrainous : (a) شقیقہ سے متعلق ؛ شقیقہ میں مبتلا ۔

Migrant : (a) نقل و طن کرنے والا ؛ مہاجر ۔

Migrant : (n) (۱) موسمی چڑیاں یا دوسرے جانور ۔ (۲) مہاجر (شخص) ؛ عارضی مزدور (جو کام کی تلاش میں دوسری جگہ جایا کرے)۔

Migrate : (v) نقل مکان کرنا ؛ نقل و طن کرنا ؛ ایک مدرسے سے دوسرے مدرسے میں جانا ؛ ایک شہر کو چھوڑ کر دوسرے شہر میں جانا ؛ ہجرت کرنا ۔ (۲) (چڑیوں اور مچھلیوں کا) جاڑے میں گرم خطوں اور گرمی میں سرد خطوں میں چلا جانا ۔ (۳) ہٹایا جانا (چیزوں کا)۔

Migration : (n) ہجرت ؛ نقل و طن ؛ نقل مکان ۔

Migration-station : (n) موسمی پرندوں کا مشاہدہ کرنے کے لئے مقررہ مقام ۔

Migrative : (a) (۱) موسمی ؛ سیّار ؛ غیر مقیم ؛ مہاجر ۔

Migrator : (n) مہاجر ؛ نقل مکان یا نقل و طن کرنے والا ؛ سیّار چڑیا ۔

Migratory : (a) دیکھو Migrative

Migratorycell : (n) سیّار خلیہ ۔

Mikado : (n) شہنشاہ جاپان ؛ میکاڈو ۔

Mike : (n) Microphone کا مخفف ۔

Mike : (v) کام سے جی چرانا ؛ بیکار وقت ضائع کرنا ؛ آوارہ گردی کرنا ۔

Mike : (n) آوارہ گردی ۔

Mikvah/Mikveh : (n) یہودیوں کا مذہبی غسل یا غسل خانہ ۔

Mil : (n) (۱) ہزار ۔ (۲) مجوزہ سکہ ؛ پونڈ کا ہزارواں حصہ ۔ (۳) تار وغیرہ کا قطر ناپنے کی اکائی ؛ انچ کا ہزارواں حصہ ۔ (٤) ملی میٹر ۔

Per mil : فی ہزار ۔

Milage : (n) (۱) مسافت (میلوں میں) ۔ (۲) بھتا فی میل ؛ خرچ فی میل ۔

Milan : (n) Lombardy کا اہم شہر ۔

Milan point : (n) ایک قسم کی ہاتھ کی بنی ہوئی مہین جالی یا لیس ۔

Milan steel : (n) وہ فولاد جو ملان کے اسلحہ ساز تلوار وغیرہ بنانے کیلئے استعمال کرتے ہیں ۔

Milanese : (a) ملان کا ؛ ملانی ۔

Milanese : (n) (شمالی اطالیہ کے) شہر ملان کا باشندہ ؛ ملانی ۔

The Milanese : وہ علاقہ جس پر قدیم زمانے میں ڈیوک ملان کی حکومت تھی ۔

Milch : (a) دودھ دینے والی ؛ دودھار ؛ شیردہ ۔

Milch-cow : (n) (۱) دودھار گائے ۔ (۲) (مجازاً) منافع کا ذریعہ ۔ (۳) وہ شخص جس سے روپیہ آسانی سے اینٹھا جاسکتا ہو ؛ اسامی ۔

Milched : (a) دودھار ۔

Milcher : (n) دودھار جانور ۔

Mild : (a) (۱) حلیم ؛ نرم مزاج ۔ (۲) نرم (قواعد) ؛ ہلکی (سزا) ؛ شفیقانہ ؛ رحمدلانہ (حکومت) ۔ (۳) معتدل (موسم) ؛ جب بارش اور سردی نہ ہو ۔ (٤) ہلکی (دوا) ۔ (٥) (تمباکو وغیرہ) ہلکا ۔ (٦) (کھانا) موافق آب و نمک کا ۔ (۷) میٹھی ؛ ہلکی (بیئر) ۔ (۸) کمزور ؛ بودا ؛ (انسان اور فعل) ۔ (۹) (جانور) پالتو ؛ سدھایا ہوا ۔ (۱۰) کم چمک والی (روشنی) ۔ (۱۱) خفیف (بیماری) ۔ (۱۲) تدریجی (ڈھلان) ۔ (۱۳) بے خار (جنگل) ۔

As mild as a dove, as may, as milk : فاختہ ؛ مئی یا دودھ کی طرح نرم مزاج ۔

Mild steel : (n) نرم فولاد جو آسانی سے سخت نہ بنایا جاسکے ۔

Milden : (v) (۱) نرم کرنا ؛ معتدل کرنا ؛ ملائم کرنا ۔ (۲) نرم ہونا ؛ معتدل ہونا ؛ ملائم ہونا ۔

Mildew : (n) پھپھوندی ۔

Mildew : (v) پھپھوندی لگنا یا لگانا ۔

Mildewy : (a) پھپھوندی لگا ۔

Mildly : (adv.) حلم و مروت سے ؛ نرمی سے ؛ ملائمت سے ؛ رحمدلی سے ۔

Mildness : (n) نرمی ؛ ملائمت ؛ رحمدلی ؛ نرم مزاجی ؛ حلم ومروت ؛ (موسم کا) اعتدال ۔

Mile : (n) (۱) میل ۔ (۲) ایک میل کی دوڑ ۔ (۳) (نسبتاً) زیادہ دوری یا فاصلہ ۔

Geographical mile nautical mile : بحری میل ؛ جغرافی میل (٦٥٨٠ فٹ) ۔

Mile-mark : (n) سنگ میل ؛ میل کا پتھر ۔

Mile-stone : (n) (۱) سنگ میل ؛ میل کا پتھر ۔ (۲) (مجازاً) زندگی کا اہم واقعہ ؛ اہم موڑ ۔

Mile-stone : (v) سنگ میل لگانا یا اس کے ذریعے نشان دہی کرنا ۔

Milen : (n) ایک میل کی دوڑ دوڑ نے والا ؛ وہ گھوڑا یا شخص جس کو ایک میل کی دوڑ کی مشق کرائی گئی ہو ۔

Milesian : (a) ایشیائے کوچک کے مائی لیٹس (Miletus) کا یا اس سے متعلق ۔

Milesian : (a) شہنشاہ مائیلسیس (Milesius) کے لوگ ؛ آئرستانی ؛ آئری ۔

Milesian : (n) آئرستانی ؛ آئرستان کا باشندہ ۔

Milfoil : (n) ایک سدا بہار پودا جس کی خوشبو بہت تیز ہوتی ہے ۔

Miliaria : (n) موتی جھرا ؛ جاورسہ ۔

Miliary : (a) (۱) باجرے کا سا؛ باجرے برابر (غدود ، دانہ وغیرہ) ۔ (۲) جاورسی ۔ (۳) باجرے جیسا چھالا یا داغ والا ۔

(٤) (تاریخ طبعی) دانه دار۔

Miliary : (n) (حیوانیات) بعض جانوروں کی کھال کا چھوٹا دانہ۔

Miliary fever : (n) موتی جھرا ؛ وہ بخار جس میں باجرے کے سے چھوٹے دانے نکل آتے ہیں۔

Miliary gland : (n) جلد کا غدہ شحمی۔

Miliary tubercle : (n) ایک بھورا مائل سفید باجرے کے دانے کے برابر دانہ جو پھیپھڑے میں نکل آتا ہے۔

Milieu : (n) ماحول ؛ معاشرتی ماحول۔

Miliola : (n) ثقبہ داران کی ایک جنس۔

Milioline : (a) ثقبہ داران کی جنس سے متعلق۔

Miliolite : (a) متحجر ثقبہ داران۔

Militancy : (n) جنگ جوئی۔

Militant : (a) جنگ جو ؛ جنگی ؛ لڑاک ؛ لڑاکا۔

Militant : (n) مجاهد ؛ محارب۔

Militantly : (adv.) مجاہدانہ طور پر ؛ محاربانہ انداز سے ؛ جنگ پسندانہ ؛ جنگ جوئی کے انداز سے۔

Militantness : (n) جنگ جوئی ؛ جنگ پسندی۔

Militarily : (adv.) فوجی یا حربی طرز پر۔

Militariness : (n) فوجی ہونا ؛ حربیت۔

Militarism : (n) (۱) فوجی روح ؛ سپاہیانہ روش ؛ جنگ پرستی۔ (۲) فوجی رنگ کا بیجا غلبہ ؛ فوج گردی ؛ فوجی نظام۔

Militarist : (n) (۱) جنگ پرست ؛ فوجی نظام کا حامی۔ (۲) فن جنگ کا ماہر ؛ ماہرحربیات۔

Militarize : (v) فوجی روح پیدا کرنا ؛ فوجی رنگ میں رنگنا ؛ فوجی نظام کے ماتحت لانا۔

Military : (a) لشکری ؛ عسکری ؛ فوجی ؛ جنگی ؛ حربی ؛ سپاہیانہ۔

Military : (n) سپاہ ؛ فوجی دستہ ؛ فوج۔

Military board : (n) فوجی معاملات کا بورڈ۔

Military chest : (n) فوجی خزانہ۔

Military engineering : (n) فوجی انجینیئرنگ ؛ قلعہ بندی ؛ پل سازی اور بارودی سرنگیں وغیرہ بچھانے کا فن۔

Military fever : (n) فوجی بخار ؛ جنگی بخار ؛ میعادی بخار۔

Military law : (n) فوجی قانون۔

Military offence : (n) ایسا جرم جو فوجی عدالت میں قابل سماعت ہو۔

Military service : (n) جنگی خدمت ؛ وہ خدمت جو دوران جنگ اسامی یا رعیت انجام دیتی ہے۔

Military tenure : (n) حق لگان داری جس کے تحت جنگ کے زمانے میں اسامی جاگیرداروں کے لئے (جنگی) خدمت انجام دیتا ہے۔

Militate : (v) (۱)شریک جنگ ہونا ؛ جنگ کرنا۔ (۲) (مجازاً) لڑنا ؛ مخالفت کرنا۔ (۳) (واقعات یا شہادت کا) اثر ڈالنا (عموماً مخالف)۔

Militia : (n) (۱) شہریوں کی فوج ؛ رضاکار فوج۔ (۲) برطانوی فوج کی ایک شاخ۔

Militiaman : (n) رضاکار فوج کا سپاہی۔

Milk : (n) (۱) دودھ ؛ شیر۔ (۲) درختوں کا دودھ۔ (۳) (بادام وغیرہ کا) شیرہ۔ (٤) بچپن کی غذا ؛ خوشگوار اور قوت بخش شے۔ (٥) بچہ صدف

(پیدا ہونے سے پہلے) ۔

As like as milk to milk : ہو بہو ۔

In milk : دودھار ؛ دودھ دیتی ہوئی ۔

Spilt milk : ناقابل تلافی نقصان یا غلطی ۔

The milk in th coco-nut : حیران کن معاملہ یا حالت ۔

Milk : (v) (۱) دودھ دوہنا ۔ (۲) روپیہ اینٹھنا ؛ ٹھگنا ؛ لوٹنا ۔ (۳) ٹیلیفون وغیرہ کے تار سے خبر بالا بالا اڑا لینا ۔ (٤) (پودوں وغیرہ کا) دودھ نکالنا ؛ شیرہ نکالنا ؛ (سانپ کا) زہر نکالنا ۔ (٥) دودھ دینا ۔ (٦) ہاتھ پھیرنا (گویا دودھ دوھ رہےہوں) ۔

To milk a telegram : ٹیلیفون وغیرہ کے تار سے خبر بالا بالا اڑا لینا ۔

To milk a wire : ٹیلیفون وغیرہ کے تار سے خبر بالا بالا اڑا لینا ۔

To milk the market, street : ذخیرہ اندوزی کرنا تاکہ خواہش کے مطابق بھاؤ گھٹا بڑھا کر زیادہ منافع کمایا جاسکے ۔

To milk the ram bull : ناممکن الحصول (مقصد) کے لئے کوشش کرنا ؛ نا ممکن بات کی کوشش کرنا ۔

Milk-abscess : (n) پھوڑا جو عورتوں کی پستان میں ہوجاتا ہے ( دودھ پلانے کے زمانے میں) ۔

Milk and honey : (n) سامان عیش و فراغبالی ۔

Milk-and-water : (n) بودی ؛ پھسپھسی یا رقت آمیز تحریر ، تقریر ، جذبات وغیرہ ۔

Milk-and-waterish/-watery : (a) بودی ؛ پھسپھسی ؛ رقت آمیز ۔

Milk-bar : (n) وہ جگہ جہاں دودھ سے بنے مشروبات بکتے ہیں ۔

Milk-brother : (n) دودھ بھائی ؛ رضاعی بھائی ۔

Milk-cell : (n) (نباتیات) خلیہ جس میں دودھ ہوتا ہے ۔

Milk-chocolate : (n) دودھ سے بنایا ہوا چاکلیٹ ۔

Milk-dentition : (n) دندان شیری ؛ دودھ کے دانت ۔

Milk-escutcheon : (n) گائے کے تھن اور ران کا وہ حصہ جس میں بالوں کی ترتیب الٹی ہوتی ہے ۔

Milk-factory : (n) وہ کارخانہ جہاں دودھ سے ملائی نکالی جاتی ہے ۔

Milk-farm : (n) شیر خانہ ۔

Milk-fever : (n) (۱) تپ شیری ؛ دودھ کا بخار ؛ وضع حمل کا بخار ۔ (۲) دودھار گائے وغیرہ کا تپ شیری ۔

Milk-float : (n) ہلکی گاڑی جس میں دودھ لے جاتے ہیں ۔

Milk-glass : (n) دودھیا رنگ کا شیشے کا گلاس ۔

Milk-grass : (n) (نباتیات) شیر تنک ؛ ایک پودا جو کھیتوں میں اگ آتا ہے ۔

Milk-leg : (n) ورم نفاسی ؛ پیر کا ورم جو وضع حمل سے ہوتا ہے ۔

Milk-livered : (a) بزدل ؛ ڈرپوک ۔

Milk of almond : (n) بادام کا شیرہ ۔

Milk of human kindness : (n) ہمدردی جو لازمہ" انسانیت ہے ۔

Milk of lime : (n) (چونے کی) سفیدی ؛ چونے اور پانی کا محلول ۔

Milk of sulphur : (n) ترسیب شدہ گندھک ۔

Milk-parsley : (n) ایک قسم کی بوٹی جس سے دودھیا رنگ کا تیز رس نکلتا ہے ۔

Milk-pea / Milk-plant : (n) شمالی امریکا کا ایک پھلی دار پودا ۔

Milk-punch : (n) شراب اور دودھ کا مرکب ۔

Milk-quartz : (n) (معدنیات) دودھیا صوان ۔

Milk run : (n) متواتر بمباری کرنا یا تفتیش و جستجو کا کام (جو صبح سویرے کیا جاتا ہے اور اس میں کوئی خطرہ نہیں ہوتا ہے) ۔

Milk-shake : (n) دودھ کا شربت ۔

Milk-sickness : (n) مغربی امریکی ریاستوں میں مویشیوں کی ایک مقامی بیماری جو بعض اوقات آدمی کو ایسے مویشیوں کا گوشت کھانے سے ہوجاتی ہے ۔

Milk-spot : (n) سفید داغ یا چکتے جو بعض بیماریوں میں ہوتے ہیں ۔

Milk-sugar : (n) قند شکر ؛ شکر شیر ۔

Milk-thrush : (n) (مرضیات) قلاع ؛ برفک ؛ بچوں کی ایک بیماری جس میں منہ اور زبان پر چھوٹے چھوٹے سفید داغ ہوجاتے ہیں ۔

Milk-toast : (n) مکھن لگاھوا گرم توس جو گرم دودھ کے ساتھ چینی یا نمک اور گول مرچ ڈال کر کھایا جاتا ہے ۔

Milk-toast : (a) کم زور ؛ بودا ؛ بے ضرر ۔

Milk-tooth : (n) دودھ کا دانت ۔

Milk-tree : (n) شجر شیر ۔

Milk-tube : (n) (نباتیات) شیرہ دار نلی ۔

Milk-vessel : (n) (۱) دودھ کا برتن ۔ (۲) گائے کا تھن ۔ (۳) (نباتیات) وہ نلی جس سے شیرہ نکلتا ہے ۔

Milk-vetch : (n) کنیر ؛ گون ؛ ایک قسم کا پھلی دار پودا ۔

Milk-walk : (n) شیر فروش کا حلقہ ۔

Milk-weed : (n) شیرگیاہ ؛ دودھیل پودا ؛ ایک جنگلی پودا جس کا عرق دودھ سا ہوتا ہے ۔

Milk-white : (a) دودھ جیسا سفید ؛ نہایت سفید ۔

Milk wort : (n) حشیشۃ الحلیب ؛ شیرہ زا ؛ ایک قسم کا پودا جس کے چرنے سے کہتے ہیں کہ گائے کا دودھ بڑھ جاتا ہے ۔

Milker : (n) (۱) دودھ دوہنے والا ۔ (۲) دودھ دینے والی خصوصاً گائے ۔

Milkily : (adv.) نزاکت سے ؛ زنانہ پن کے ساتھ ۔

Milkiness : (n) (۱) دودھ جیسا ہونا ۔ (۲) دودھیا پن ۔ (۳) دھندلاپن ؛ ملگجاپن ۔ (٤) نزاکت ؛ زنانہ پن ۔

Milkmaid : (n) وہ عورت جو دودھ دوہتی ہے یا شیر خانہ میں کام کرتی ہے ۔

Milkman : (n) (۱) شیر فروش ؛ دودھ والا ؛ گھوسی ؛ گوالا ۔ (۲) دودھ دوہنے والا ۔

Milksop : (n) زنانہ ؛ بودا لڑکا یا آدمی ۔

Milkstone : (n) دودھیا پتھر ۔

Milky : (n) (۱) دودھ کا ؛ دودھ جیسا ؛ شیر صفت ؛ دودھیلا ؛ دودھیا ۔ (۲) (سیال شے) میلی میلی سی ؛ دھندلی ؛ ملگجی ۔ (۳) زنانہ ؛ نازک ؛ مخنث ؛ شریف ؛ نرم دل ۔

Milky way : (n) (۱) کہکشاں ؛ آکاش گنگا ۔ (۲) منور شاہراہ ۔

Mill : (n) (۱) پن چکی ؛ پون چکی ؛ (مشین سے چلنے والی) چکی ؛ معمولی چکی ؛ آسیا ۔ (۲) پیسنے کی چھوٹی مشین ؛ کولھو ۔ (۳) کارخانہ ؛ مِل ؛ پتلی گھر ۔ (٤) مکہ بازی کا مقابلہ ۔ (٥) طلائی یا نقرئی

سکوں پر نقش بنانے کی مشین (جو سولھویں صدی عیسوی میں ایجاد کی گئی تھی) -(٦) پاؤں چکی جس میں متحرک سیڑھیاں ہوتی ہیں جو قدم رکھنے سے چلتی ہیں - (٧) اناج پیسنے کی دستی چکی - (٨) سست یا دشوار عمل ؛ ایسا تجربہ یا عمل جس کا شخصیت پر اثر پڑے - (٩) (عام) (موٹر وغیرہ کا) انجن ؛ ٹائپ رائٹر -

To draw water to (one 's) mill : ہر موقع سے فائدہ اٹھانا -

To go, have been through mill : مشکلات سے گزرنا؛ خوب محنت کرنا ؛ مشقت جھیلنا -

To put through the mill : مشکلات سے گزارنا ؛ مشقت کروانا ؛ خوب محنت کروانا -

Mill : (n) (امریکا) مل ؛ ایک ڈالر کا ہزارواں حصہ (یہ رقم محض شمار کے لئے مقرر کرلی گئی ہے) -

Mill : (v) (١) کپڑے کو دبیز کرنا - (٢) پیسنا (غلہ) - (٣) (سکے کے کنارے پر) خط ڈالنا - (٤) چاکلیٹ وغیرہ کو پھینٹنا ؛ جھاگ اٹھانا - (٥) مارنا ؛ پیٹنا ؛ گھونسے بازی کر نا - (٦) (کسی شخص سے) لڑنا ؛ جھگڑنا - (٧) (مویشی کا) ساتھ ساتھ چکر کاٹنا - (٨) (وھیل مچھلی) کا اچانک گھوم جانا - (٩) پیسا جانا -

Mill : (v) (عام) چوری کرنا ؛ ڈاکہ ڈالنا ؛ چھین لینا -

Millard : (n) کسی قسم کی چکی چلانے والا -

Mill-bar iron : (n) لوہے کی سلاخ -

Mill-bill : (n) سنگ آسیا کو چکنا کرنے کا تیشہ (کلہاڑی) -

Mill-dam : (n) بند آسیاب ؛ چکی بند ؛ وہ بند جو پن چکی چلانے کیلئے دریا میں باندھتے ہیں ؛ تال آسیاب -

Mill-hand : (n) مل کا کام کرنے والا -

Mill-head : (n) (١) گھوڑا چکی کا وہ حصہ جہاں گیرندہ ہوتا ہے - (٢) سر چشمہ جو پن چکی کو گھماتا ہے -

Mill-lead : (n) چکی تک پانی لے جانے کی مصنوعی نالی -

Mill-leat : (n) دیکھو Mill lead

Mill ore : (n) خام دھات (مل میں کوٹے جانے کے لائق) -

Mill pick : (n) دیکھو Mill bill

Mill pond / -pool : (n) چکی تال ؛ وہ پانی جو چکی تال سے رک کر جمع ہوجاتا ہے -

Mill-post : (n) (١) پون چکی کا کھمبا - (٢) موٹا اور بھاری پاؤں -

Mill-race : (n) چکی دھارا ؛ پانی کی دھار جو چکی کے پٹے کو چلاتی ہے -

Mill-rind : (n) (١) چکی کے اوپری پاٹ کو سہارا دینے والا لوہا - (٢) (نقابت) ایسا لوہا بطور نقابتی نشان کے -

Mill-round : (n) چکی چلانے والے گھوڑے کا چکر -

Mill-run : (n) (١) چٹانوں یا خام دھاتوں میں معدنیات کی جانچ - (٢) دیکھو Mill-race - (٣) قابل فروخت کٹے ہوئے شہتیر (کسی مل کے) - (٤) اوسط یا معمولی شخص یا چیز -

Mill-shaft : (n) (١) فلزی دُھرا جو چکی کی مشین کو چلاتا ہے - (٢) چکی یا مل کا لمبا دود کش -

Mill-stream : (n) دیکھو Mill race

Mill-wheel : (n) (١) چکی کا پہیا (خصوصاً پن چکی کا) ؛ چرخ آسیاب - (٢) (نقابت) چکی کا پہیا بطور نقابتی نشان کے -

Mill-work : (n) (١) چکی کی مشین - (٢) چکی بنانا یا لگانا -

Millboard : (n) موٹی دفتی -

Mille-feuille : (n) ایک قسم کی پیسٹری (کیک) ۔

Milled : (a) نقش کیا ہوا ؛ منقش (سکہ) ؛ نابدار ؛ دانتے دار ۔

Milled-board : (n) دیکھو Millboard

Millefiori : (n) ایک قسم کا آرائشی شیشہ جو مختلف رنگوں اور لمبائی کے شیشے کے چھڑوں کو ملاکر بنایا جاتا ہے ۔

Millefleurs : (n) مختلف قسم کے پھولوں سے بنایا ہوا عطر ۔

Millenarian : (a) (۱) مسیح کی ہزار سالہ حکومت کا ۔ (۲) الف سعادت کا ۔

Millenarian : (n) مسیح کی ہزار سالہ حکومت کا قائل ؛ الف سعادت کا قائل ؛ عہد سعادت کا قائل ۔

Millenarianism : (n) مسیح کی ہزار سالہ حکومت کا عقیدہ ؛ الف سعادت کا عقیدہ ۔

Millenary : (a) (۱) عہد ہزار سالہ کا ۔ (۲) عہد سعادت کا ؛ الف سعادت کا ؛ الف سعادتی ۔ (۳) ایک ہزار سپاہیوں کی سپہ سالاری کرنے والا ۔

Millenary : (n) (۱) عہد ہزار سالہ ۔ (۲) مسیح کی ہزار سالہ حکومت کا قائل ؛ عہد سعادت کا قائل ۔ (۳) ایک ہزار سپاہیوں کا سپہ سالار ۔

Millennial : (a) (۱) ہزار سالہ ۔ (۲) (مسیح کی حکومت) عہد ہزار سالہ کا ؛ عہد سعادت کا ؛ الف سعادت کا ۔

Millennian : (a & n) دیکھو Millenarian

Millennium : (n) (۱) عہد ہزار سالہ ؛ دور ہزار سالہ ۔ (۲) عہد سعادت ؛ الف سعادت (ہزار سال کا وہ زمانہ جس میں شیطان قید ہوگا اور مسیح کی حکومت ہوگی) ۔ (۳) (مجازاً) عہد مسرت ۔

Millepede . (n) (۱) ہزار پا؛ کنکھجورا ۔ (۲) ایک قسم کا کیڑا جس کا خول ہڈی کا ہوتا ہے اور پیر بہت سے ہوتے ہیں ۔ (۳) صدپا ۔

Millepore : (n) ایک قسم کا مرجان ۔

Milleporite : (n) متحجر مرجان ۔

Miller : (n) (۱) کسی قسم کی چکی چلانے والا ؛ آسیابان ۔ (۲) پن چکی والا ۔ (۳) ایک قسم کا سفید کیڑا ۔ (٤) بھونرے کی قسم کا کیڑا ۔ (٥) مکھ باز ۔

An honest miller hath a thumbof gold : چکی چلانے والا ایماندار نہیں ہوتا ہے ۔

Too much water drowned the miller : اچھی چیزوں کی زیادتی بھی نقصان دہ ہوتی ہے ۔

Millerite : (n) ولیم ملر کے عقیدے پر یقین رکھنے والا جس کا کہنا تھا کہ ورود مسیح اور قیامت بہت نزدیک ہیں ۔

Millerite : (n) نیکل (Nickle) کا خام سلفائیڈ ۔

Miller 's-thumb : (n) (۱) ایک چھوٹی مچھلی جس کا سر بہت بڑا ہوتا ہے ۔ (۲) بعض قسم کی چھوٹی چڑیا ۔

Millesimal : (a) ہزارواں ؛ ہزارم ۔

Millesimal . (n) ہزارواں حصہ ۔

Millet : (n) باجرہ ؛ کوبوں ؛ چینا ۔

Millet-grass : (n) ایک لمبی خوشنما گھاس ۔

Millet-rash : (n) دیکھو Military fever

Millet-seed : (n) باجرہ وغیرہ کا دانا ۔

Milli - : (prefix) سابقہ بمعنی " ہزارواں (حصہ) " ۔

Milliard : (n) ہزار ملین ؛ ایک ارب ۔

Milliary / Miliary : (a) ایک ہزار قدموں والے قدیم رومی میل سے متعلق ؛ ایک میل کا ۔

Milliary / Miliary : (n) قدیم رومی سنگ میل ۔

Millibar : (n) ملی بار ۔

Milligramme / - grm : (n) ملی گرام ؛ ایك گرام كا ہزار واں حصہ ؛ انگریزی گرین كا ۱۵٤ OSO حصہ ۔

Millilitre : (n) ایك لٹر كا ہزارواں حصہ یعنی ٤١ OSO مكعب انچ ۔

Millimetre : (n) ملی میٹر ؛ ایك میٹر كا ہزارواں حصہ یعنی ۳۹۳ OSO انچ ۔

Milliner : (n) (١) ملان كا باشندہ ؛ ملانی ۔ (٢) وہ شخص خصوصاً عورت جو عورتوں كی ٹوپی وغیرہ تیار كرتی یا بیچتی ہے ؛ كلاہ ساز ۔

Millinery : (n) كلاہ سازی كا سامان ؛ ٹوپی وغیرہ ۔

Milling : (n) (١) پیسنا ؛ (كپڑے وغیرہ كو) دبیز كرنا ؛ مہین كاری ۔ (٢) (سكے كے كنارے پر) خط ڈالنا ؛ دندانہ داری ۔

High milling : (اناج كو) مہین یا باریك پیسنا ۔

Low milling : موٹا پیسنا ۔

Million : (n) (١) ملین ؛ دس لاكھ ۔ (٢) دس لاكھ پاؤنڈ یا ڈالر ۔

The million : عام لوگ ؛ عوام الناس ۔

Millionaire : (n) لكھ پتی ؛ كروڑ پتی ؛ بے حد دولت مند ۔

Millionairess : (n) لكھ پتی ؛ كروڑ پتی ؛ بے حد دولت مند عورت ۔

Millioned : (a) (١) ملین میں شمار كیا ہوا ۔ (٢) لكھ پتی ۔

Millionth : (a) دس لاكھ واں ۔

Millionth part : (n) دس لاكھ واں حصہ ۔

Milliped : (n) دیكھو Millepede

Millstone : (n) (١) چكی كا پاٹ ؛ سنگ آسیا ؛ سنگ آسیا بطور نقابتی نشان ۔ (٢) وہ پتھر جس سے چكی كا پاٹ بنایا جاتا ہے ۔ (٣) (مجازاً) بوجھ ۔ (٤) پیسنے یا چور كرنے كا آلہ یا مشین ۔

Nether millstone : پتھر كا دل ۔

To see far in (into, through) a millstone: (طنزاً) بہت تیز ہونا ؛ ہوشیار ہونا ۔

Millstone bridge : (n) دیكھو Mill rind

Millstone grit : (n) (ارضیات) ایك قسم كی سخت چٹان ۔

Millwright : (n) چكی كا كاریگر ؛ چكی ساز ؛ آسیا ساز ؛ آسیا كار ۔

Milor (d) : (n) انگریز رئیس ؛ مائی لارڈ ؛ فرانسیسی میں انگلستان كے لارڈ یا دولت مند شخص كو كہتے ہیں ۔

Milque toast : (n) كمزور یا بودا شخص ۔

Milreis : (n) پرتگالی طلائی سكہ ؛ برازیلی نقرئی سكہ ۔

Milsey / Milsie : (n) دودھ چھاننے كی چھلنی ۔

Milt : (n) (١) تلی ؛ طحال ۔ (٢) نر مچھلی كے انڈے ۔

Milt : (v) مادہ مچھلی كے انڈوں میں تولیدی مادہ پہنچانا ۔

Milter : (n) نر مچھلی (انڈے دینے كی فصل میں) ۔

Miltonian : (a) ملٹن كے طرز كا ؛ ملٹن سے متعلق ۔

Miltonic : (a) ملٹنی ؛ ملٹن كے طرز كا ۔

Miltonically : (adv.) ملٹن كے طرز میں ۔

Miltonist : (n) ملٹن كے خیالات كا حامی (خصوصاً طلاق كے معاملے میں) ۔

Miltwast : (n) ایک قسم کا فرن ۔

Mim : (a) سنجیدہ ؛ متین ؛ کم گو ۔

Mim-mouthed : (a) کم گو ۔

Mime : (n) (۱) نقال ؛ بھانڈ ؛ مسخرا ۔ (۲) بھانڈوں کی نقل ۔ (۳) (مجازاً) نقل اتارنے والا ؛ نقال ؛ مقلد ۔ (٤) (قدیم یونانی ورومی) معمولی مذاقیہ ڈراما ۔

Mime : (v) محض چہرے کے حرکات و اشارات سے نقل کرنا ؛ خاموش نقل کرنا ۔

Mimeograph : (n) وہ آلہ جس میں لکھے ہوئے صفحوں سے دھات کی پلیٹیں تیار ہوتی ہیں ؛ میمو گراف ؛ نقل نگار (جس سے بہت سی نقلیں کی جاسکتی ہیں) ۔

Mimeograph : (v) میمو گراف کے ذریعے نقلیں اتارنا ۔

Mimer : (n) نقال ؛ بھانڈ ؛ مسخرا ۔

Mimesis : (n) (۱) (حیاتیات) ظاہری مشابہت ؛ شباہت خارجی ؛ پرشباہت (ایک جانور کی دوسرے جانور یا کسی بے جان چیز سے) ۔ (۲) (علم البدیع) نقالی ۔

Mimetic : (a) (۱) نقل کا ؛ نقالی کا ؛ ظاہری مشابہت کا ؛ شباہتی ۔ (۲) نقل اتار نے کا عادی ؛ نقالی کا شائق ؛ تقلید کا شائق ۔ (۳) نقلی ۔

Mimetically : (adv.) ظاہری مشابہت کے لحاظ سے؛ نقالی کے طور پر ۔

Mimetism : (n) (۱) نقل اتارنا ؛ نقالی ؛ سوانگ یا سانگ ۔ (۲) نقالی ؛ اندھی تقلید ؛ کورانہ تقلید ۔ (۳) نقل ؛ مشابہ چیز ۔ (٤) (حیوانیات) ظاہری کلی مشابہت ؛ پر شباہت ۔

Mimiambi : (n) Iambic یا Scazontic میں لکھا مذاقیہ ڈراما ۔

Mimiambic : (a) Mimiabi سے متعلق ۔

Mimiambics : (n) دیکھو Mimiambi

Mimic : (a) (۱) نقالی کا شائق ؛ نقل کا شائق ۔ (۲) نقلی ؛ مصنوعی ۔ (۳) نقل اتارنے میں مشاق ۔ (٤) پرمشابہ (پودا) ۔

Mimic : (n) نقال ؛ نقل اتارنے والا ؛ نقل اتارنے میں مشاق ؛ بہروپیا ۔

Mimic : (v) (۱) نقل اتارنا ۔ (۲) نقالی کرنا ؛ اندھی تقلید کرنا ۔ (۳) (اشیاء کا) پورا مشابہ ہونا ۔ (٤) (مرضیات) (دوسرے مرض سے) مشابہ ہونا ۔

Mimical : (a) نقالی کا ؛ اندھی تقلید کا ۔

Mimically : (adv.) نقالی کے طور پر ؛ اندھی تقلید کرتے ہوئے ۔

Mimicry : (n) دیکھو Mimetism

Miminy-piminy : (a) حد سے زیادہ نازک دماغ ؛ ضرورت سے زیادہ نفاست پسند ۔

Mimographer : (n) مذاقیہ ڈراما لکھنے والا ۔

Mimosa : (n) (۱) چھوئی موئی ؛ ام غلیاں ؛ لاجونتی ؛ گل فتنہ اور اسی قسم کے دوسرے پودوں کا نام ۔ (۲) چھوئی موئی قسم کے درختوں کی چھال جو دباغی میں کام آتی ہے ۔ (۳) ببول کی جنس کا پودا ۔

Mimosa gum : (n) ببول کا گوند ؛ صمغ عربی ۔

Mimosa pudica : (n) چھوئی موئی ۔

Mimotannic acid : (n) ایک قسم کا مازو کا تیزاب ۔

Mina : (n) (۱) مینا ؛ ایک یونانی رقم ۔ (۲) قدیم یونان و مصر وغیرہ کا وزن کا پیمانہ جو تقریباً ایک پونڈ کے برابر تھا ۔

Mina / Myna / Miner / Minor : (n) مینا (ہندوستانی پرند) ۔

Minacious : (a) تہدیدی ؛ تہدید آمیز ؛ دھمکی کا ۔

Minaciously : (adv.) تہدیداً ؛ دھمکی کے طور پر ۔

Minaciousness : (n) تہدید آمیز ہونا ؛ تہدید آمیزی ۔

Minacity : (n) تہدید آمیز ہونا ؛ تہدید آمیزی ۔

Minaret : (n) مینار ؛ مسجد کے مینار ۔

Minatorial : (a) تہدیدی ؛ تہدید آمیز ۔

Minatorially : (adv.) تہدیداً ؛ دھمکی کے طور پر ۔

Minatorily : (adv.) دھمکی کے طور پر ؛ تہدیداً ۔

Minatory : (a) تہدیدی ؛ تخویف آمیز ؛ تہدید آمیز ؛ دھمکی کا ۔

Minauderie : (n) نخرہ ؛ عشوہ ؛ نازوادا ۔

Minbar / Mimbar : (n) منبر ؛ مسجد کا منبر ۔

Mince : (n) قیمہ ۔

Mince : (v) (۱) قیمہ کرنا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا ۔ (۲) گفتگو میں نرمی اور شائستگی کا خیال رکھنا ۔ (۳) نازوادا سے چلنا ؛ ناز وانداز سے قدم رکھنا ؛ تکلف سے چلنا یا گفتگو کرنا ؛ چبا چبا کر باتیں کرنا ۔ (٤) (مجازاً) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ دھجیاں اڑانا ۔ (٥) سخت تنقید کرنا ؛ بری طرح خبر لینا ۔

To mince matters/-the matter : مذمت یا مخالفت کے اظہار میں نرمی سے کام لینا ؛ مروت سے کام لینا ۔

Mince pie : (n) ایک کھانا جس میں خشک میوہ وغیرہ ڈال کر اوپر سے آٹے کی تہ دے کر پکاتے ہیں ۔

Minced : (a) قیمہ کیاھوا ؛ چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کاٹا ھوا ۔

Minced meat : (n) قیمہ کیا ھوا گوشت ۔

Minced-pie : (n) دیکھو Mince-pie

Mincemeat : (n) (۱) قیمہ ۔ (۲) خشک میوہ وغیرہ جو پائی (pie) میں ڈالتے ھیں ۔ (۳) مکمل تباہی ؛ بربادی ۔

Mincer : (n) قیمہ بنانے والا (شخص یا مشین) ۔

Mincing : (n) قیمہ کرنا ۔

Mincing : (a) (۱) قیمہ کرنےوالا یا والی ۔ (۲) ناز سے چلنے والا ؛ پر تکلف ۔

Mincingly : (adv.) چبا چبا کر ؛ اٹھلا کر ؛ تکلف سے ۔

Mincy : (a) حد سے زیادہ محتاط یا نفاست پسند ۔

Mind : (n) (۱) یاد ؛ یاد داشت ۔ (۲) صاف صاف رائے ؛ اصلی منشا ۔ (۳) دھیان ؛ توجہ ؛ میلان خاطر ۔ (٤) قلبی کیفیت ۔ (٥) ذہن ؛ نفس ؛ دماغ ؛ دل؛ قلب ۔ (٦) روح ؛ باطن ؛ ضمیر ۔ (۷) ذہن رکھنے والا شخص؛ دماغ (بمعنی صاحب دماغ) ؛ نفس (بہ معنی صاحب نفس) ۔ (۸) عقل ؛ فہم ؛ قوائے عقلی ۔

Absence of mind : بے خیالی ۔

A piece or bit of one 's mind : بے لاگ رائے ؛ اصلی رائے ؛ جھڑکی ؛ ڈانٹ ڈپٹ ۔

Frame of mind : ذہنی رجحان ؛ ذہنی ساخت ۔

In my mind/To my mind : میری رائے میں ؛ میرے خیال میں ؛ میرے نزدیک ۔

Of sound mind : صحیح الدماغ ۔

Of unsound mind : خبطی ؛ پاگل ۔

On one 's mind : (کسی کے) دماغ پر چھایا ھوا ۔

One 's mind 's eye : چشم بصیرت ؛ دل کی آنکھ ۔

Presence of mind : اوسان ؛ اوسان قائم ؛ بجا رہنے کی حالت ۔

To make up one 's mind : (۱) مصمم ارادہ کرنا ؛ عزم بالجزم کرنا ۔ (۲) کسی مصیبت یا ناگزیر واقعہ پر صبر کرلینا ؛ راضی برضا ہونا ۔

To one 's mind : (کسی کے) خیال میں ۔

To put (a person) in mind : یاد دلانا ؛ یاد دہانی کرانا۔

To set (have, keep) one 's mind on : خواہش کرنا ؛ آرزو کرنا (کسی چیز کے حاصل کرنے یا انجام دینے کی) ۔

To speak one 's mind : دل کی بات صاف صاف کہہ ڈالنا ؛ اصلی رائے ظاہر کردینا ۔

To tell (a person) one 's mind : اپنی رائے دینا ۔

Mind : (v) (۱) یاد رکھنا ؛ لحاظ رکھنا ۔ (۲) پرواکرنا ؛ خیال کرنا ؛ توجہ دینا ۔ (۳) مصروف ہونا ۔ (٤) اعتراض ہونا ؛ ناپسند کرنا ۔ (٥) (کسی چیز کی طرف سے) خبر دار رہنا ؛ خیال رکھنا ۔ (٦) نگراں ہونا ؛ نگراں کرنا ۔ (۷) (امر) دیکھو ؛ یاد رکھو ۔ (۸) (امر) یہ یاد رہے ؛ یہ ملحوظ رہے ۔

If you don 't mind : اگر آپ کو کوئی اعتراض نہ ہوتو ۔

I should not mind : مجھے کوئی عذر نہیں ۔

Mind your eye : چوکس رہو ؛ دیکھتے رہو ۔

Never mind : جانے دو ؛ کوئی فکر نہ کرو ۔

To mind one 's business : اپنے کام کو مستعدی سے کرنا ۔

To mind one's own business : اپنے کام سے مطلب رکھنا (دوسروں کے کام میں دخل نہ دینا) ۔

To mind one 's p's and Q's : گفتگو یا کام میں احتیاط برتنا ؛ سوچ سمجھ کر بات یا کام کرنا ۔

Time out of mind : قدیم الایام ؛ عرصہ دراز ؛ مدید مدت ۔

To be a (specified) mind : رائے رکھنا ۔

To be in one 's right mind : صحیح الدماغ ہونا ۔

To be in two minds : حیص بیص میں ہونا ؛ دو دلا ہونا ؛ ڈانواں ڈول ہونا ۔

To be of (another 's) mind : کسی شخص کی رائے سے اتفاق کرنا ۔

To be of one or a mind : ہم خیال ہونا ؛ متفق ہونا ۔

To be (go, pass) out of mind : دل سے اتر جانا ؛ فراموش ہوجانا ۔

To bring, call to mind : یاد کرنا ۔

To change one 's mind : ارادہ بدل دینا ۔

To give one 's mind to : توجہ کرنا ؛ توجہ مبذول کرنا ۔

To have a great, good mind : بہت ہی چاہنا ۔

To have a mind : ارادہ کرنا ؛ جی چاہنا ۔

To have half a mind : کچھ کچھ جی چاہنا ۔

To have, bear, keep in mind : یاد رکھنا ۔

To have no mind : جی نہ چاہنا ۔

To know one 's own mind : اپنے فیصلے پر ڈٹے رہنا ۔

To let a person know one 's mind : اپنا خیال ظاہر کرنا ۔

To lose one 's mind : پاگل ہوجانا ۔

Mind-cure : (n) نفسیاتی علاج ۔

Mind-healing : (n) نفسیاتی علاج ۔

Mind-reader : (n) ضمیر داں ؛ قوت اسراق سے دوسروں کے خیالات معلوم کرنے والا ۔

Mind-set : (n) (۱) طرز خیال ۔ (۲) مستقل ذہنی کیفیت ۔

Mind stuff : (n) جوہر نفس ؛ بعض فلسفیوں کے نزدیک کائنات کی حقیقت یہی جوہر ہے ، مادہ بھی اسی کی ایک شکل ہے ۔

Minded : (a) (۱) راغب ؛ مائل ۔ (۲) (اعلیٰ ، ادنیٰ وغیرہ) دماغ کا ۔

Minder : (n) (۱) نگراں ۔ (۲) چھاپنے والا ؛ مطبع کا مستری ۔ (۳) کسی بچے کی نگرانی کرنے والا ۔ (٤) وہ بچہ جو کسی دوسرے شخص کی نگرانی میں دے دیا گیا ہو ۔

Mindful : (a) محتاط ؛ احتیاط کرنے والا ؛ لحاظ رکھنے والا ۔

Mindfully : (adv.) احتیاط سے ؛ توجہ سے ۔

Mindfulness : (n) احتیاط ؛ لحاظ ؛ فکر ۔

Minding : (n) (۱) یاد رکھنا ؛ لحاظ رکھنا ؛ پروا کرنا ۔ (۲) یاد دہانی ۔

Mindless : (n) (۱) تہی مغز ؛ کوڑھ مغز ۔ (۲) غافل ؛ بے خبر ؛ بے فکر ؛ بے پروا ۔

Mindlessly : (adv.) کوڑھ مغزی سے ؛ غفلت کے ساتھ ؛ بے فکری میں ۔

Mindlessness : (n) کوڑھ مغزی ؛ غفلت ؛ بے خبری ۔

Mind 's eye : (n) چشم بصیرت ؛ دل کی آنکھ ؛ دیدۂ بینا ۔

Mine : (n) (۱) کان ؛ معدن ؛ کھان ۔ (۲) (مجازاً) مخزن ؛ خزانہ ؛ منبع ۔ (۳) خام لوہا ؛ کچا لوہا ۔ (٤) (فوج) سرنگ (جس میں بارود وغیرہ بچھاکر اڑاتے ہیں) ۔ (٥) بحری سرنگ (لوہے کی نلکیاں جس میں آتش گیر مادہ بھر کر سمندر میں ڈالتے ہیں) ۔ (٦) ایک قسم کی آتش بازی ۔ (۷) وہ راستہ جو کیڑے پتوں کے اندر بناتے ہیں ۔

All mine : بہترین قسم کا لوہے کا ڈلا ۔

Part-mine : خام لوہا جس میں میل نہ ہو ۔

Mine : (a) (۱) میرا ؛ میری ( بطور صفت جب اسم محذوف ہو) ۔ (۲) بعض اسموں کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ۔

Of mine : میرا ؛ میری ۔

Mine : (v) (۱) بھٹ بنانا ۔ (۲) اندر اندر زمین کھودنا ؛ سرنگ کھودنا ؛ زمین دوز راستہ بنانا ۔ (۳) (مجازاً) جڑ کھودنا ؛ بنیاد کھوکھلی کردینا ؛ بیخ کنی کرنا ۔ (٤) (فوج) سرنگ لگانا ۔ (٥) (بحری) سرنگ بچھانا ۔ (٦) کان سے دھات نکالنا ۔ (۷) کان کھودنا ۔

Mine adventure : (n) کانوں پرسٹا کرنا ۔

Mine-adventurer : (n) کانوں پر سٹا کرنے والا ۔

Mine-detector : (n) بارودی سرنگوں کا پتا لگانے کا آلہ ۔

Mine-dial : (a) کان کن کا قطب نما ۔

Mine-dragging : (n) پانی سے بحری سرنگوں یا آبدوز سرنگوں کو ہٹا دینا ۔

Mine-field : (n) سمندر کا وہ حصہ جس میں سرنگوں کا جال بچھا ہو ۔

Mine-iron : (n) خام لوہے سے بنایا ہوا ڈلا ۔

Mine-layer : (n) سرنگیں بچھانے والا جہاز ۔

Mine laying : (n) سرنگیں بچھانا ۔

Mine-stone : (n) سنگ آہن ؛ لوہے کا کاربونیٹ ۔

Mine-stuff : (n) دیکھو Min-stone

Mine-sweeper : (n) دشمن کی سرنگیں ہٹانے والا یا انکو بے اثر کرنے والا جہاز ۔

Mine-sweeping : (n) دشمن کی سرنگیں ہٹانا یا انکو بےاثر بنادینا ۔

Mine-thrower : (n) ایک قسم کی چھوٹی توپ جو خندق میں رکھ کر چلائی جاتی ہے ۔

Mine-tin : (n) رگِ معدن سے نکالا ہوا ٹین ۔

Mine-work : (n) (۱) (فوج) سرنگ کی طرح کا زمین دوز راستہ ۔

Mine-worker : (n) کان میں کام کرنے والا ؛ کان کن ۔

Mineable : (a) کان کنی کے لائق ۔

Miner : (n) (۱) کان کن ؛ کان کھودنے والا ؛ کان کا مزدور ۔ (۲) سرنگ لگانے والا ؛ سرنگ بچھانے والا ؛ سرنگ اڑانے والا ۔ (۳) (حیوانیات) حفّار ؛ بعض قسم کے کیڑے جو زمین کھود کر رہتے ہیں ۔ (٤) سرنگیں بچھانے والا جہاز ۔

Mineral : (n) (۱) کانی شے ؛ معدن ؛ معدنیات ۔ (۲) قدرتی غیر نامی مادے ۔

Mineral : (a) (۱) معدنی ؛ کانی ۔ (۲) غیر نامی ؛ غیر نامی مادوں سے متعلق ۔

Mineral candle: (n) پیرا فن کی بنی ہوئی شمع ۔

Mineral caoutchouc: (n) ایک قسم کا بھورا ہائیڈرو کاربن جو ربڑ جیسا ہوتا ہے ۔

Mineral chameleon: (n) پوٹا شیم کا میگنیٹ ۔

Mineral charcoal: (n) لکڑی کے کوئلے جیسا مادہ جو پتھر کوئلے کی پرتوں کے درمیان ملتا ہے ۔

Mineral coal : (n) پتھر کوئلہ ۔

Mineral cotton : (n) اون جیسی ریشہ دار شے جو دھات کے میل میں پھونکنے سے بنتی ہے ۔

Mineral jelly : (n) ویسیلین ؛ ایک قسم کا موم روغن ۔

Mineral kingdom : (n) عالم جمادات ؛ عالم معدنیات ۔

Mineral oil : (n) پٹرول اور دوسرے تیل جو اس سے تقطیر ہوکر نکلتے ہیں ۔

Mineral pitch : (n) قدرتی رال ۔

Mineral right : (n) حق کان کنی ۔

Mineral tallow : (n) موم معدنی ۔

Mineral tar : (n) معدنی قیر ۔

Mineral water : (n) معدنی پانی ؛ قدرتی چشموں کا پانی جس میں کوئی معدنی شے ملی ہو ۔

Mineral wax : (n) دیکھو Mineral tallow

Mineral wool : (n) دیکھو Mineral cotton

Mineralization : (n) معدن کاری ؛ معدنی بننا یا بنانا ۔

Mineralize / Mineralise : (v) (۱) معدنی بنانا ؛ معدنی بننا ۔ (۲) معدنیات یا کوئی غیر نامی اشیاء ملانا ۔ (۳) (حیوانی نباتی مادوں کا) پتھر ہوجانا ۔ (٤) معدنیات کا مطالعہ کرنا ؛ معدنیات تلاش کرنا ۔ (٥) معدنی اشیاء کا جمع ہونا ۔ (٦) کچی دھات میں تبدیل کردینا ۔

Mineralizer : (n) (۱) وہ مادہ جو دھات سے ملکر اسے خام دھات بنادیتا ہے مثلاً گندھک وغیرہ ؛ معدن ساز عنصر ۔ (۲) وہ معدنیات جو پانی میں ملاتے ہیں ۔

Mineralogical : (a) معدنیاتی ؛ معدنی ؛ علم معدنیات کے متعلق ۔

Mineralogically : (adv.) علم معدنیات کی رو سے ۔

Mineralogist : (n) (۱) عالم معدنیات ؛ ماہر معدنیات ؛ معدنیات داں ۔ (۲) (حیوانیات) ایک قسم کا صدف ۔

Mineralogize : (v) معدنیات کا مطالعہ کرنا ؛ معدنیات تلاش کرنا ۔

Mineralogy : (n) علم معدنیات ؛ علم معادن ۔

Miner 's friend : (n) ڈیوی (Davy) کا چراغ حفاظت ۔

Minerva : (n) (رومی دیومالا) منروا ؛ عقل و دانش کی دیوی ۔

Minerva machine : (n) خرد ٹائپ مشین ۔

Minerva press : (n) (۱) لندن کا ایک مطبع ۔ (۲) بےحد جذبات پرستانہ ناول جو سنہ ۱۸۰۰ء کے قریب اس مطبع سے شائع ہوتے تھے ۔

Minerval : (n) وہ تحفہ جو طالب علم اپنے استاد کو دے ۔

Minery : (a) کان ؛ وہ جگہ جہاں کان کنی ہوتی ہے ۔

Minestrone : (n) چاول ، سبزی وغیرہ کا گاڑھا شوربہ ۔

Minever : (n) ایک قسم کا سمور ؛ سنجاب ؛ قاقم ۔

Ming : (n) (۱) چین کا شاہی سلسلہ جس نے ۱۳۶۸ء سے ۱٦٤٤ء تک حکومت کی ۔ (۲) اس شاہی سلسلے کا رکن ۔ (۳) اس زمانے کے چینی کے برتن ۔

Mingle : (v) (۱) ملانا ؛ آمیزش کرنا ؛ مرکب کرنا ؛ مخلوط کرنا ۔ (۲) ملنا ؛ مرکب ہونا ؛ مخلوط ہونا ۔ (۳) ملنا ملانا ۔

Mingle-mangl : (n) آمیزش (خصوصاً مختلف النوع چیزوں کی) معجون مرکب ۔

Mingle-mangle : (v) آمیزش کرنا ؛ ملنا ؛ گڈمڈ کرنا ۔

Minglement : (n) آمیزش ؛ ملاوٹ ؛ ملنا ؛ ملانا ۔

Mingy : (a) کمینہ ؛ ذلیل ؛ کنجوس ؛ بخیل ؛ خسیس ۔

Mini : (n) (۱) Minicar کا مخفف ۔ (۲) Miniskirt کا مخفف ۔

Mini -: (n) جزو ترکیبی بہ معنی " بہت چھوٹے پیمانے کا " ؛ "مختصر" ۔

Miniaceous : (a) سیندوری رنگ کا ۔

Miniate: (n) (۱) سیندور کا رنگ چڑھانا ؛ شنگرف کے رنگ میں رنگنا ۔ (۲) (قلمی کتابوں میں) ہر عبارت کے پہلے حرف کو نقش و نگار اور طلائی کام وغیرہ سے آراستہ کرنا ؛ منقش اور مطلا کرنا ۔

Miniator : (n) منقش اور مطلا کرنے والا ۔

Miniature : (n) (۱) منقش اور مطلا کتابوں میں تصویر ۔ (۲) بہت چھوٹی سی تصویر ؛ بہت چھوٹے پیمانے کی تصویر ؛ مختصر تصویر ؛ تصویر چہ ۔ (۳) مختصر تصویروں کی نقاشی ۔ (٤) مختصر شبیہ یا عکس ؛ مختصر نقشہ ۔ (٥) شکل و صورت ؛ خط و خال ؛ چہرہ مہرہ ۔ (٦) بہت چھوٹا کیمرہ (Camera) ۔ (۷) چھوٹا خاکہ یا نمونہ (جس کی تصویر لینے سے حقیقی سائز کا معلوم ہو) ۔

In miniature : بہت چھوٹے پیمانے پر ۔

Miniature : (a) بہت چھوٹے پیمانے کا ؛ بہت چھوٹے پیمانے پر بنا ہوا ؛ مختصر ۔

Miniature : (v) مختصر پیمانے پر تصویر یا نقشہ بنانا ۔

Miniaturist : (n) مختصر تصویروں کا مصور یا نقاش ۔

Miniaturization : (n) مختصر پیمانے پر تصویر یا نقشہ وغیرہ بنانا ۔

Miniaturize : (v) مختصر پیمانے پر تصویر یا نقشہ وغیرہ بنانا ۔

Miniaturized : (a) مختصر کیا ہوا ؛ مختصر پیمانے پر بنایا ہوا ۔

Minibus : (n) چھوٹی موٹر گاڑی جس میں دروازہ عقب میں ہوتا تھا اور چار آدمیوں کے بیٹھنے کی نشست ہوا کرتی تھی ؛ چھوٹی بس ۔

Minicam : (n) چھوٹا کیمرا ؛ چھوٹا عکس آلہ ۔

Minie ball / -bullet : (n) ایک قسم کی رائفل کی گولی جس کا سرا مخروطی اور پیندا خالی رہتا تھا اور انیسوی صدی میں استعمال ہوتی تھی ۔

Minify : (v) (۱) کم کرکے دکھانا ؛ چھوٹا کرکے دکھانا ؛ گھٹا کر ظاہر کرنا ۔ (۲) چھوٹا کرنا ؛ وقعت یا اہمیت کم کردینا ؛ قدر گھٹا دینا ۔

Minikin : (n) (۱) بہت چھوٹا (شخص یا جانور) ؛ بَونا ؛ بالشتیا ۔ (۲) ایک قسم کی چھوٹی پن ؛ خرد پن ۔

Minikin : (a) (۱) بننے والا ؛ اٹھلانے والا ؛ نخرے کرنے والا ؛ نخرے کا ۔ (۲) بہت چھوٹی ( چیز) ؛ ننھی سی ۔

Minim : (n) (۱) موسیقی کا ایک سر ۔ (۲) قلم کی جنبش یا کشش (نیچے کی طرف) ۔ (۳) سب سے چھوٹی یا کم درجے کی مخلوق ؛ بھنگا ۔ (٤) (کسی چیز کا) سب سے چھوٹا حصہ ۔ (٥) سب سے چھوٹا دریوزہ گر راہب ۔ (٦) مِنم ؛ قطرہ ؛ بوند ؛ ایک ڈرام کا ساٹھواں حصہ ۔

Minim : (a) سب سے چھوٹا ؛ انتہائی چھوٹا ۔

Minim of nature : (n) سب سے چھوٹا جانور ۔

Minimal : (a) نہایت خفیف ؛ بہت چھوٹا ؛ چھوٹے سے چھوٹا ۔

Minimalist : (n) اقلّ حقوق ؛ معتقد اقلّ حقوق ؛ وہ شخص جس کا یہ اصول ہو کہ کم سے کم سیاسی حقوق وغیرہ جو بھی ملیں انہیں چھوڑنا نہیں چاہئیے ۔

Minimism : (n) (۱) جزئیات میں انہماک ۔ (۲) (دینیات) اعتدال پسندی (مذہبی عقیدے میں خصوصاً پوپ کی معصومیت کے بارے میں) ۔

Minimization : (n) کم سے کم اندازہ ؛ کم سے کم کرکے دکھانا ؛ گھٹاکر کم سے کم کرنا ؛ اعتدال پسندی ( مذہبی عقیدے میں) ۔

Minimize : (v) (۱) گھٹاکر کم سے کم کرنا ۔ (۲) کم سے کم اندازہ کرنا ؛ کم سے کم کرکے دکھانا ۔ (۳) (مذہبی عقیدے میں) اعتدالی نظریہ رکھنا ۔

Minimizer : (n) کم سے کم کرنے والا ؛ کم سے کم کرکے دکھانے والا ۔

Minimum : (n) (۱) قلیل ترین مقدار ؛ اقل ۔ (۲) (ارضیات) ادنی قدر ۔ (۳) کم سے کم انحراف یا اختلاف (حرارت وغیرہ میں) ۔

Minimum : (a) کم سے کم ؛ کم از کم ۔

Minimum thermometer : (n) ادنیٰ تپش پیما ؛ وہ تپش پیما جس سے معلوم ہوسکے کہ ایک مقررہ وقت کے اندر تپش کا کم سے کم درجہ کیا تھا ۔

Minimum value : (n) (ریاضیات) وہ قیمت جہاں سے تغیر پذیر مقدار بڑھنے لگتی ہے ؛ کم سے کم قیمت ۔

Minimus : (n) (۱) سب سے چھوٹی مخلوق ؛ بونا ؛ ٹھِگنا ۔ (۲) (تشریح) چھنگلیا ؛ خنفر ۔

Minimus : (a) (اسکول میں) ایک نام کے بچوں میں سب سے چھوٹا (بچہ) ۔

Mining : (n) کان کنی ؛ حضر معدن ۔

Mining-hole : (n) (کان میں بنایا ہوا) سوراخ جس میں بارود رکھ کر کان کو اڑاتے ہیں ۔

Mining lease : (n) کان کا پٹہ (بندوبستی) ۔

Mining-ship : (n) آب دوز سرنگ بچھانے والا جہاز ۔

Minion : (n) (۱) منہ لگا ؛ منہ چڑھا ؛ منظور نظر (بچہ ، نوکر جانور) ؛ آوردہ ؛ پیاری چیز ؛ محبوب ؛

معشوق - (۲) غلام ؛ بردہ - (۳) (طباعت) ٹائپ کے حروف کی ایک ناپ - (٤) ایک قسم کی ہلکی توپ (سولھویں اور سترھویں صدی عیسوی کی) - (٥) (کسی شخص یا ادارے کا) ماتحت -

Minion : (n) کشتہ کیا ہوا یا چھانا ہوا خام لوہا -

Minionette : (n) ٹائپ کے حرف کی ایک ناپ -

Minish : (v) (۱) گھٹانا ؛ کم کرنا ؛ تخفیف کرنا ؛ کم ہونا ؛ تخفیف ہونا - (۲) اہمیت گھٹانا ؛ قدر و قیمت میں کمی کرنا -

Minister : (n) (۱) وزیر ؛ دیوان ؛ مدارالمہام - (۲) سفیر ؛ ایلچی ؛ وکیل ؛ مختار - (۳) پادری (کلیسائے انگلستان کا) - (٤) بعض مذہبی حلقوں کا سردار - (٥) عامل ؛ فاعل ؛ کارکن -

Minister : (v) (۱) خدمت کرنا ؛ امداد کرنا ؛ اعانت کرنا - (۲) ممد ہونا ؛ مدد پہنچانا ؛ باعث ہونا - (۳) پادری کا کام کرنا - (٤) دینا ؛ پہنچانا -

Minister of religion : (n) کشیش (کسی بھی درجےکا) -

Minister without portfolio : (n) وزیر بے قلمدان ؛ وزیر بے محکمہ -

Ministerial : (a) (۱) عاملانہ - (۲) معاون ؛ ممد - (۳) وزارتی ؛ وزیر کا ؛ وزارت کا - (٤) وزارت کی پارٹی کا حامی ؛ طرفدار وزارت - (٥) پادری کا ؛ پادری سے متعلق -

Ministerial : (n) (تاریخ) نظام جاگیرداری کا ایک افسر -

Ministerialist : (n) موید وزارت ؛ طرفدار وزارت ؛ وزیر کی پارٹی کا شخص -

Ministerially : (adv.) عاملانہ طور پر ؛ وزیر کی حیثیت سے ؛ پادری کی حیثیت سے -

Ministering : (v) خدمت کرنا ؛ ممد ہونا -

Ministering : (n) خدمت کرنے والا ؛ مدد کرنے والا -

Ministering angel : (n) تیماردار -

Ministrant : (a) معاون ؛ ممد (مدد وغیرہ دینے والا) -

Ministrant : (n) معاون ؛ ممد ( مدد وغیرہ دینے والا) -

Ministration : (n) (۱) اعانت ؛ امداد ؛ دستگیری و معاونت ؛ خدمت - (۲) دینا ؛ پہنچانا (امداد) - (۳) مذہبی خدمت - (٤) انتظام ؛ انصرام (انصاف ، قانون وغیرہ کا) -

Ministrative : (a) امدادی ؛ اعانتی -

Ministress : (n) اعانت کرنے والی ؛ معاونت کرنے والی ؛ خدمت کرنے والی -

Ministry : (n) (۱) خدمت ؛ اعانت ؛ امداد - (۲) جماعت وزراء ؛ وزارت ؛ پادریوں کی جماعت - (۳) محکمہ' وزارت - (٤) وساطت ؛ ایجنسی ؛ ذریعہ ؛ مدد -

Minium : (n) سیندور ؛ شنگرف -

Miniver : (n) (۱) ایک قسم کا سمور ؛ قاقم ؛ سنجاب - (۲) قاقم ؛ سائبریائی گلہری -

Minivet : (n) کینوس ؛ طیر جلاد -

Mink : (n) (۱) نیولے کی قسم کا ایک چھوٹا نیم بحری جانور ؛ آبی نیولا - (۲) آبی نیولے کا سمور -

Minnesinger : (n) جرمنی کا مغنی شاعر (بارھویں تا چودھویں صدی) -

Minnow : (n) (۱) چھوٹی دریائی مچھلی ؛ سیم ماہی - (۲) بہت چھوٹا شخص یا چیز - (۳) زندہ یا مصنوعی سیم ماہی جو بطور چارہ استعمال ہوتی ہے -

A triton of or among the minnows : اندھوں میں کانا راجا -

Minnow-tansy : (n) قرنفل ملاکر تلی ہوئی سیم ماہی -

Minoan : (a) کریٹ کے قدیم تمدن کا (۳۰۰۰ تا ۱۵۰۰ قبل مسیح)۔

Minor : (a) (۱) چھوٹا ؛ اصغر ۔ (۲) کم درجے کا ؛ گھٹیا ؛ ناقابل لحاظ ۔ (۳) (ریاضیات) صغیر ؛ صغائر ۔ (٤) اقلیتی ۔ (٥) نابالغ ۔ (٦) (موسیقی) اصغر ؛ صغیر (۷) فرانسسکی ۔

Minor : (n) (۱) فرانسسکی راہب ۔ (۲) (منطق) مقدمہ صغریٰ ؛ حد صغریٰ ۔ (۳) نا بالغ ۔ (٤) (فٹ بال) کم پوائنٹ ۔ (٥) اسکول وغیرہ میں ایک ہی نام کے دو بچوں میں سے سب سے چھوٹا بچہ ۔

Minor axis : (n) محور اصغر ؛ قطر اصغر ۔

Minor canon : (n) چھوٹے درجے کا پادری ۔

Minor determinant : (n) (ریاضیات) مقطوعہ صغیر ۔

Minor operations : (n) معمولی عمل جراحی (جس میں جان کا خطرہ نہ ہو) ۔

Minor planet : (n) سیارہ اصغر ؛ سیارچہ ۔

Minor point : (n) (رگبی فٹ بال میں) ٹرائی ؛ ایک فریق کا یہ حق کہ وہ گیند کو گول کے سامنے رکھ کر ٹھوکر مارکر گول کرنے کی کوشش کرے ۔

Minor premis : (n) (منطق) مقدمہ صغریٰ ۔

Minor proposition : (n) مقدمہ صغریٰ ۔

Minor prophets : (n) انبیائے خرد ہوسیہ (Hosea) سے ملاکی (Malachi) تک ۔

Minorca : (n) منورکا ؛ ایک جزیرے کا نام ۔

Minorca fowl : (n) ایک قسم کی مرغی جو اسپین سے آتی ہے ۔

Minorcan : (a) منورکا سے متعلق ۔

Minorcan : (n) منورکا کی زبان ؛ منورکا کا باشندہ ۔

Minorite : (n) (۱) فرانسسکی راہب ۔ (۲) چھوٹے چھوٹے معاملات میں مشغول رہنے والا ۔

Minorite : (a) فرانسسکی سلسلے سے متعلق ۔

Minority : (n) (۱) نابالغی ؛ زمانہ نابالغی ۔ (۲) کمتر تعداد یا مقدار ؛ رائے دہندوں کی کمتر جماعت ؛ اقلیّت ۔

Minority report : (n) اقلیّت کی رپورٹ ۔

Minority teller : (n) اقلیت کو شمار کرنے والا ۔

Minotaur : (n) (یونانی دیو مالا) ایک عجیب مخلوق جس کا آدھا دھڑ انسان کا آدھا بیل کا تھا اور وہ انسان کا گوشت کھاتاتھا ۔

Minster : (n) (۱) کلیسائے خانقاہ ؛ وہ گرجا جو کسی خانقاہ میں واقع ہو ۔ (۲) بڑا گرجا ؛ مشہور و معروف گرجا ۔

Minstrel : (n) (۱) قرون وسطیٰ کا مغنی ۔ (۲) مسخرا مطرب ؛ بھانڈ ؛ میراثی ۔ (۳) گویّا ؛ موسیقار ۔ (٤) (جمع) حبشیوں کا سانگ بھرنے والوں کی ٹولی ۔

Minstrel : (v) گاکراداکرنا ۔

Minstrelsy : (n) (۱) مطربی ؛ مغنی شاعروں کا پیشہ ؛ گانا بجانا ۔ (۲) مغنی شاعروں کی جماعت ۔ (۳) مغنی شاعروں کی شاعری ۔

Mint : (n) (۱) ٹکسال ؛ دارالضرب ؛ منٹ ۔ (۲) دولت وافر ؛ زرکثیر ؛ خزانہ ۔ (۳) (مجازاً) نئی چیزیں گھڑنے کی جگہ ؛ ٹکسال ۔

Master of the mint : ٹکسال کا افسر اعلیٰ ۔

Mint : (n) منٹ ؛ پودینے کی قسم کی پتی ؛ جنس نعناع ۔

Mint : (n) (اسکا چستان) کوشش ؛ سعی ۔

Mint : (v) (۱) سکہ ڈھالنا ؛ مضروب کرنا ؛ بنانا ؛ ٹھپا لگاکر سکہ بنانا ۔ (۲) ایجاد کرنا ؛ اختراع کرنا ۔ (۳) (الفاظ) تراشنا ؛ (محاورات) گھڑنا ؛ ڈھالنا ۔

Mint : (v) (۱) (اسکاچستان) ارادہ کرنا ؛ قصد کرنا ؛ مطلب ہونا ۔ (۲) کوشش کرنا ؛ ہمت کرنا ؛ جرأت کرنا ۔ (۳) حیلہ کرنا ؛ بننا ۔ (٤) کنایتاً کہنا ؛ اشارہ کرنا ۔ (٥) آرزو مند ہونا ؛ خواہش کرنا ۔

Mint : (a) (۱) ٹکسالی ۔ (۲) تازہ ؛ ابتدائی حالت میں ۔

Mint-bill : (n) ہنڈی جو ٹکسال کا مالک سونے چاندی کے عوض جاری کرتا ہے (سکہ بنانے کے لئے) ۔

Mint condition : (n) تازہ اور مکمل ۔

Mint julep : (n) شربت نعناع ۔

Mint mark : (n) ٹھپا ؛ سکہ ؛ ٹکسال کا نشان ؛ نشان دار الضرب ۔

Mint master : (n) ٹکسال کا داروغہ ؛ مہتمم دارالضرب ۔

Mint-price : (n) ٹکسالی قیمت (سونے چاندی کی) ۔

Mint sauce : (n) (۱) منٹ کی چٹنی (جو سرکہ اور شکر ملاکر بناتے ہیں) ۔ (۲) (مجازاً) روپیہ ؛ زر ۔

Mint value : (n) ٹکسالی قیمت ۔

Mint water : (n) ایک قسم کی شراب جو منٹ سے بنائی جاتی ہے ۔

Mintage : (n) (۱) کسی خاص ٹکسال یا وقت میں ڈھلے ہوئے سکے ۔ (۲) ڈھلائی ؛ سکہ ڈھالنے کی اجرت ؛ سکہ سازی کا محصول ۔ (۳) حق الضرب ۔ (٤) تسکیک ؛ سکہ سازی ۔

Minter : (n) سکے پر ٹھپا لگانے والا ۔

Minuend : (n) (ریاضیات) وہ عدد یا مقدار جس سے دوسرا عدد یا مقدار گھٹاتے ہیں ۔

Minuet : (n) (۱) ایک قسم کا رقص جس میں دو آدمی ملکر ناچتے ہیں ۔ (۲) اس رقص کی موسیقی ۔

Minus : (n) (۱) منفی (جس کا نشان – ہے) ۔ (۲) منفی مقدار ۔ (۳) کھو کر ؛ کم ۔

Minus : (a) منفی ؛ کم ۔

Minus : (adv.) منفی طور پر ۔

Minuscule : (a) (۱) (ساتویں صدی عیسوی کے خط کی) چھوٹی (قسم) ۔ (۲) بہت چھوٹا ۔

Minuscule : (n) چھوٹا حرف ۔

Minute : (n) (۱) منٹ ؛ ایک گھنٹے کا ساٹھواں حصہ ۔ (۲) حظہ ؛ لمحہ ؛ ایک درجے کا ساٹھواں حصہ ؛ دقیقہ ۔ (۳) تحریری یاد داشت ؛ مسودہ ۔ (٤) (جمع) مختصر روداد ؛ خلاصہ کارروائی ۔ (٥) (تعمیرات) موڈیول (طول کی اکائی کا) ساٹھواں حصہ ۔ (۷) (ہندسہ) درجے (ڈگری) کا ساٹھواں حصہ ۔

Minute : (a) (۱) باریک ؛ خفیف ؛ بہت چھوٹاسا ۔ (۲) معمولی ؛ ذراسا ؛ جزوی ؛ ادنیٰ ۔ (۳) گہری ؛ دقیق ؛ بالکل ٹھیک ؛ بالکل صحیح ۔

Minute : (n) ایک منٹ میں طے کی جانے والی دوری ۔

Minute : (v) (۱) ٹھیک لمحہ معلوم کرنا ؛ ٹھیک وقت معلوم کرنا ۔ (۲) لکھنا ؛ مرتب کرنا ؛ مسودہ کرنا (یاد داشت، تجویز وغیرہ کا) ۔ (۳) روداد میں لکھنا ۔

To minute down : نوٹ کرلینا ؛ قلم بند کرلینا ۔

Minute bell: (n) گھنٹیوں کا ایک منٹ کے وقفے سے بجنا ۔

Minute book: (n) کتاب روداد ۔

Minute-glass : (n) منٹ ریت گھڑی ۔

Minute gun: (n) منٹ توپ ؛ ایك ایك منٹ کے بعد فائر کرنے والی توپ ۔

Minute hand: (n) (گھڑی میں) منٹ کی سوئی ؛ بڑی سوئی ۔

Minute man : (n) امریکی انقلابی دور کے رضاکار ۔

Minute-repeater : (n) ایسی گھڑی جو کمانی دبانے سے منٹ بتاتی ہے ۔

Minutely : (adv.) ہر منٹ ؛ منٹ منٹ پر ۔

Minutely : (a) ہرمنٹ کا ؛ ہر منٹ واقع ہونے والا ۔

Minutely : (adv.) باریك بینی سے ؛ نکتہ سنجی سے ؛ دقیقہ رسی سے ؛ دقت نظری سے ؛ غور و فکر سے ؛ صحت کا پورا خیال رکھتے ہوئے ۔

Minuteness : (n) (۱) باریکی ؛ خفیف ہونا ۔ (۲) معمولی ہونا ؛ ادنیٰ ہونا ۔ (۳) دقیقہ رسی ؛ نکتہ رسی ؛ دقیقہ سنجی ؛ نکتہ سنجی ؛ دقت نظر ؛ باریك بینی ؛ موشگافی ۔

Minutia : (n) (عموما جمع) تفصیل ؛ جزئیات ۔

Minutiose / -ous : (a) جزئیات پر نظر رکھنے والا ؛ جزئیاتی ۔

Minx : (n) شوخ چشم لڑکی ؛ دیدہ دلیر لڑکی ؛ لگاوٹ کرنے والی لڑکی ؛ نازو نخرہ دکھانے والی لڑکی ۔

Miocene / Meiocene : (a) دیکھو Meiocene

Miocene : (n) عصر مایوسینی ۔

Miocenic : (a) دیکھو Miocene

Miosis / Myosis : (n) انقباض حدقہ ؛ آنکھ کی پتلی کا بہت سکڑنا ۔

Miquelet : (n) (۱) کیٹالونی ڈاکوؤں کی جماعت کا رکن ۔ (۲) ہسپانوی گوریلا (جو جنگ جزیرہ نما میں لڑتے تھے) ۔ (۳) بعض ہسپانوی مقامی رجمنٹوں کے سپاہی ۔

Mir : (n) روس کے دیہی باشندے ۔

Mirabelle : (n) ایك قسم کا آلوچہ ۔

Mirabilite : (n) خام سوڈیم سلفیٹ ؛ گلبری نمك ۔

Miracle : (n) (۱) معجزہ ؛ اعجاز ؛ کرامات ؛ خرق عادت ۔ (۲) عجیب و غریب واقعہ ۔ (۳) (ذہانت یا شوخ چشمی وغیرہ کا) حیرت انگیز نمونہ ۔ (٤) قرون وسطیٰ کا مذہبی ناٹك ۔

To a miracle :- کمال کی حد تك ؛ حیرت انگیز خوبی سے ۔

Miracle : (v) (۱) کرامات کے ذریعے ظاہر کرنا ۔ (۲) کرامات دکھانا ؛ معجزہ دکھانا ۔

Miracle play : (n) قرون وسطیٰ کا مذہبی ڈراما ؛ کرامتی ناٹك ۔

Miracle player : (n) قرون وسطیٰ کا مذہبی ناٹك کرنے والا ۔

Miracle playing : (n) (قرون وسطیٰ کا) مذہبی ناٹك کرنا ۔

Miracular : (a) معجزات سے متعلق ؛ معجزہ نما ؛ کرامتی ۔

Miraculism : (n; معجزات میں عقیدہ ۔

Miraculize : (v) معجزہ سمجھنا ۔

Miraculous : (a) اعجازی ؛ کراماتی ؛ مافوق فطرت ؛ ماورائے فطرت ؛ حیرت خیز ؛ تعجب انگیز ؛ معجز نما ؛ معجزے کی طرح کا ؛ معجزے جیسا ؛ معجزہ صفت ؛ اعجاز خیز ۔

Miraculously : (adv.) معجز نما طور پر ؛ اعجاز خیز انداز سے ؛ کرامات سے ؛ معجزے کے ذریعے ؛ عجیب و غریب طریقے سے ۔

Miraculousness : (n) معجز نمائی ؛ اعجاز خیزی ؛ کرامات ؛ معجزہ ؛ حیرت خیزی ؛ تعجب انگیزی ؛ معجزہ صفتی ۔

Mirador / Miradore : (n) دیدبان ؛ پہرے کا منار ؛ جھتابی ۔

Mirage : (n) (۱) سراب ۔ (۲) (مجازاً) فریب نظر ؛ نظر کا دھوکا ۔

Mirage : (v) سراب کی طرح نظر آنا ۔

Mirbane : (n) نائیٹرو بنزول (Nitrobenzol) جو عطریات میں استعمال ہوتا ہے ۔

Mire : (n) (۱) دلدل ۔ (۲) کیچڑ ؛ میل کچیل ۔

To bring, drag in the mire : مصیبت میں پھنسانا ؛ مشکلات میں مبتلا کرنا ۔

To lay, leave, stick in the mud/To find oneself in the mud : مصیبت میں گرفتار ہونا ؛ مشکلات میں ہونا ۔

Mire : (v) (۱) دلدل میں ڈھکیلنا ؛ کیچڑ میں آلودہ کرنا ۔ (۲) (مجازاً) مصیبت میں پھنسانا ؛ مشکلات میں مبتلا کرنا ۔ (۳) لتھیڑنا ؛ آلودہ کرنا ؛ دلدل یا کیچڑ میں پھنسانا ۔ (٤) دلدل میں پھنسنا ۔

Mire-crow : (n) ایک قسم کی مرغابی جس کا سر سیاہ ہوتا ہے ۔

Miriness : (n) (۱) کیچڑ میں لت پت ہونا ؛ کیچڑ بھرا ہونا ۔ (۲) شرمناکی ؛ ذلالت ۔

Mirror : (n) (۱) آئینہ ۔ (۲) (مجازاً) ہوبہو عکس یا نقشہ ؛ آئینہ ۔ (۳) پانی ۔ (٤) آئینہ عجب نما ۔ (٥) فلزی آئینہ ؛ نور انداز ۔ (٦) (تعمیرات) ایک قسم کا بیضوی آرائشی کام ۔ (۷) (حیوانیات) قطعہ شہپر ۔

Burning mirror : مقعر آئینہ جو سورج کی شعاعوں کو مرتکز کرتا ہے جو (شعاعیں) چیزوں کو (آگ کی طرح) جلانے میں کام دیتی ہیں ۔

Mirror : (v) منعکس کرنا ؛ عکس دکھانا ۔

Mirror carp : (n) ایک قسم کی چمکدار مچھلی جو پالی جاتی ہے ۔

Mirror-plate : (n) جادری شیشہ جس سے آئینہ بنایا جاتا ہے ؛ بغیر فریم کا شیشہ ۔

Mirror-scope : (n) عکس انداز ۔

Mirror-writing : (n) الٹی تحریر ۔

Mirth : (n) ہنسی ؛ ہنسی مذاق ؛ ہنسی دل لگی ؛ عیش و طرب ؛ رنگ رلیاں ؛ قہقہے ؛ چہچہے ؛ لطف و مسرت ۔

Mirthful : (a) (۱) خوش طبع ؛ خوش دل ؛ مسرور ۔ (۲) پرلطف ؛ پر مذاق ۔ (۳) خوشگوار ؛ پر مسرت ۔

Mirthfully : (adv.) خوش طبعی سے ؛ پر لطف طور پر ؛ پر مذاق طریقے سے ۔

Mirthfulness : (n) (۱) خوش طبعی ۔ (۲) پر لطف ہونا ؛ پر مذاق ہونا ۔

Mirthless : (a) بے لطف ؛ خوشی سے خالی ۔

Mirthlessly : (adv.) بے لطفی سے ؛ خوشی سے خالی ہوکر ۔

Mirthlessness : (a) بے لطفی ؛ عدم طرب ۔

Miry : (a) (۱) کیچڑ میں لت پت ؛ کیچڑ بھرا ۔ (۲) شرمناک ؛ ذلیل ۔ (۳) دلدلی ۔

Mis - : (prefix) سابقہ جو اسماء و افعال پر لگایا جاتا ہے اور ان میں بدی ، خرابی یا غلطی کا مفہوم پیدا کرتا ہے ۔

Mis - : (prefix) یہ سابقہ صفات اور افعال پر لگایا جاتا ہے اور ان میں بدی ، خرابی یا غلطی کا مفہوم پیدا کرتا ہے ۔

Mis-citation : (n) غلط حوالہ ۔

Mis-cite : (v) غلط حوالہ دینا ۔

Mis-say : (v) (۱) شکایت کرنا ؛ تہمت لگانا ؛ بہتان باندھنا ۔ (۲) غلط کہنا ؛ غلط بیانی سے کام لینا ۔

Mis-see : (v) غلط ڈھنگ سے دیکھنا ۔

Mis-send : (v) غلط جگہ یا شخص کے پاس بھیجنا ۔

Mis-set : (v) دیکھو Misplace

Mis-shape : (v) بدہیئت کرنا ؛ بدصورت کرنا ؛ بدنما کرنا ؛ شکل بگاڑنا ۔

Mis-shapen : (a) بدقطع ؛ بدشکل ؛ بدصورت ؛ کریہہ ؛ کریہہ منظر ؛ کم رد ۔

Mis-shapenly : (adv.) کریہہ المنظر بناکر ؛ بدشکل بناکر ۔

Mis-shapenness : (n) بدشکلی ؛ بدصورت ہونا ۔

Mis-sheathed : (a) غلطی سے غلاف چڑھایا ہوا یا کیا ہوا ۔

Mis-sort : (v) غلط طور سے چھانٹنا ۔

Mis-sound : (v) غلط آواز نکالنا ؛ غلط تلفظ کرنا ۔

Mis-spell : (v) غلط ہجّے کرنا ؛ ہجوں میں غلطی کرنا ۔

Mis-spell / Mis-spelling : (n) غلط ہجّے ۔

Mis-spend : (v) فضول خرچی کرنا ؛ برباد کرنا ۔

Mis-spend : (a) برباد کیا ہوا ۔

Mis-state : (v) غلط بیان کرنا ؛ غلط اظہار کرنا ۔

Mis-statement : (n) غلط بیانی ۔

Mis-suit : (v) نامناسب ہونا ؛ ناموزوں ہونا ۔

Mis-sworn : (a) (۱) ترک کیا ہوا ؛ متروک ۔ (۲) جس کے نام سے غلط قسم کھائی گئی ہو ۔

Mis-word : (n) سخت الفظ ؛ درشت الفاظ ۔

Mis-word : (v) غلط الفاظ استعمال کرنا ؛ غلط لفظوں میں بیان کرنا ۔

Mis-wording : (n) غلط طرز بیان ؛ الفاظ کی غلط ترتیب ۔

Mis-write : (v) غلط لکھنا ؛ لکھنے میں غلطی کرنا ۔

Misaccount : (v) غلط شمار کرنا ؛ غلط اندازہ لگانا ۔

Misaddress : (v) (۱) غلط پتا لکھنا ۔ (۲) غلط طریقے سے اور بدتمیزی یا بدتہذیبی سے مخاطب کرنا ۔

Misadjustment : (n) غلط ترتیب ۔

Misadventure : (n) (۱) شامت ؛ شامت اعمال ؛ بد قسمتی؛ بد بختی ؛ بدنصیبی ۔ (۲) بدبختانہ حادثہ ؛ آفت ؛ مصیبت ؛ سانحہ (۳) (قانون) اتفاق ۔

Homi cide or death by misadventure : واردات قتل اتفاقی ۔

Misadvice : (n) غلط مشورہ ۔

Misadvise : (v) غلط مشورہ دینا ۔

Misalliance : (n) بے جوڑ دوستی یا رفاقت ؛ بے جوڑ سنگت ؛ بے جوڑ شادی ؛ نا مناسب شادی ۔

Misanthrope : (n) (۱) بنی نوع انسان سے نفرت کرنے والا ۔ (۲) انسانی صحبت سے دور بھاگنے والا ؛ مردم بیزار ؛ اکل کھرا ؛ خلق دشمن ؛ مردم گریز ۔

Misanthropic / -al : (a) مردم بیزارانہ ؛ مردم بیزاری کا ؛ مردم گریزانہ ۔

Misanthropically : (adv.) مردم بیزارانہ ؛ مردم گریزانہ ؛ انسان سے گریز کرتے ہوئے ۔

Misanthropist : (n) دیکھو Misanthrope

Misanthropize : (v) مردم بیزار ہونا ؛ اکل کھرا ہونا ؛ بنی نوع انسان سے نفرت کرنا ۔

Misanthropy : (n) مردم بیزاری ؛ مردم گریزی ؛ اکل کھراپن ؛ بنی نوع انسان سے نفرت ۔

Misapplication : (n) استعمال بےجا ؛ سوء استعمال ؛ تصرف بےجا ؛ صرف بےجا ؛ (رقم کا) ناجائز استعمال ۔

Misapply : (n) (۱) (رقم کو) نا جائز طور پر صرف کرنا ؛ بےجا تصرف کرنا ۔ (۲) غلط استعمال کرنا ؛ بےجا استعمال کرنا ۔

Misappreciate : (v) غلط اندازہ لگانا ؛ غلط تخمینہ لگانا ۔

Misappreciation : (n) غلط اندازہ ؛ غلط تخمینہ ۔

Misapprehend : (v) (۱) (بات کا مطلب) غلط سمجھنا ۔ (۲) (کسی شخص کا منشاء) غلط سمجھنا ۔ (۳) (کسی کے متعلق) غلط رائے قائم کرنا ۔

Misapprehension : (n) غلط فہمی ۔

Misapprehensive : (a) غلط فہمی پر مبنی ؛ غلط سمجھنے والا ۔

Misappropriate : (v) غبن کرنا ؛ تغلب کرنا ؛ خورد برد کرنا ؛ تصرف ناجائز کرنا ۔

Misappropriation : (n) غبن ؛ خورد برد ؛ تغلب ؛ تصرف بیجا ۔

Misarranged : (a) غلط طور پر ترتیب دیا ہوا ۔

Misarrangement : (n) غلط ترتیب ۔

Misarray : (v) دیکھو Disarray

Misascription : (n) غلط نسبت ؛ غلط انتساب ۔

Misassignment : (n) غلط سپردگی ؛ کوئی کام یا ذمہ داری ایسے شخص کو سپرد کرنا یا سونپنا جس کےلئے وہ نہ تو تیارہو اور نہ اس کا اہل ہو ۔

Misbaptize : (v) (۱) غلط نام رکھنا ۔ (۲) غلط بپتسما کرنا ۔

Misbecome : (v) شایان شان نہ ہونا ؛ خلاف شان ہونا ؛ نامناسب ہونا ؛ نازیبا ہونا ۔

Misbecoming : (a) نامناسب ؛ نازیبا ۔

Misbecomingly : (adv.) نامناسب طور پر ؛ نازیبا طور پر ۔

Misbecomingness : (n) نامناسب ہونا ؛ نازیبا ہونا ۔

Misbegotten : (n) حرامی ؛ ولدالحرام ؛ حرامزادہ ؛ بد ذات ۔

Misbegotten : (n) حرامزادہ ؛ حرامی ۔

Misbehave : (v) بد اطواری کرنا ؛ بد چلنی کرنا ۔ (۲) ناشائستہ حرکتیں کرنا ؛ بد تمیزی کرنا ۔

Misbehaved : (n) بد اطوار ؛ بد کردار ؛ بد چلن ۔

Misbehaviour : (n) ناشائستہ حرکت ؛ بد تمیزی ؛ بد اطواری ؛ بد چلنی ؛ بد کرداری ۔

Misbelief : (n) (۱) فاسد عقیدہ ؛ بد اعتقادی ؛ غلط عقیدہ ۔ (۲) غلط رائے ؛ خطا ؛ بے اعتقادی ۔

Misbelieve : (v) فاسد عقیدہ رکھنا ۔

Misbeliever : (n) گمراہ ؛ فاسد عقیدہ رکھنے والا ؛ بد اعتقاد ۔

Misbelieving : (a) گمراہ ؛ فاسد العقیدہ ؛ بد اعتقاد ۔

Misbeseem : (v) دیکھو Misbecome

Misbestow : (v) غلط یا نامناسب طریقے سے عطا کرنا ۔

Misbestowal : (n) غلط یا نا مناسب طور پر عطا کرنا ۔

Miscalculate : (v) غلط حساب کرنا ؛ غلط اندازہ کرنا یا لگانا ؛ حساب میں غلطی کرنا ؛ اندازے میں غلطی کرنا ۔

Miscalculation : (n) حساب کی بھول چوک ؛ حساب کی غلطی ؛ اندازے کی غلطی ؛ غلط اندازہ ۔

Miscall : (v) (۱) غلط نام رکھنا ؛ غلط نام پکارنا ۔ (۲) گالیاں دینا ؛ برا بھلا کہنا ۔

Miscarriage : (n) (۱) خط کا ٹھیک پتے پر نہ بھیجنا ۔ (۲) قبل از وقت ولادت ؛ اسقاط حمل ؛ املاص ۔ (۳) ناکامی (منصوبے یا تجویز کی) ۔

Miscarry : (v) (۱) (شخص یا کارو بار) ناکام ہونا ۔ (۲) قبل ازوقت ولادت ہونا ؛ اسقاط حمل ہونا ۔ (۳) (خط کا) ٹھیک پتے پر نہ پہنچنا ۔

Miscegenation : (n) اختلاط نسلات ؛ اختلاط اقوام ؛ مختلف نسلوں کی آمیزش ؛ (خصوصاً) گوروں اور حبشیوں کا اتحاد نسل ؛ گوروں اور حبشیوں کے درمیان شادی ۔

Miscellanea : (n) ادبی رسائل کا مجموعہ ؛ مجموعہٴ مضامین ؛ ادبی کشکول ۔

Miscellaneous : (a) (۱) مخلوط ؛ بے میل ؛ مختلف العناصر ۔ (۲) متفرق ؛ مختلف قسم کے ؛ کئی طرح کے ۔ (۳) جامع حیثیات شخص ۔

Miscellaneously : (adv.) متفرق ؛ مختلف طور پر ؛ کئی طرح سے ۔

Misellaneousness : (n) مخلوط ہونا ؛ مختلف العناصر ہونا ؛ مختلف قسم کا ہونا ۔

Miscellanist : (n) مجموعہٴ رسائل شائع کرنے والا یا مرتب کرنے والا ۔

Miscellany : (n) (۱) معجون مرکب ؛ خلط ملط ؛ گڈمڈ ؛ بے میل مجموعہ ۔ (۲) رسائل کا مجموعہ ؛ مجموعہٴ مضامین (ایک جلد میں) ۔ (۳) ایسی کتاب جس میں مختلف رسالے یا مقالے ہوں ۔

Mischance : (n) (۱) بدبختی ؛ بدنصیبی ؛ گردش تقدیر ؛ گردش طالع ؛ گردش ایام ۔ (۲) (بدبختانہ) حادثہ ؛ آفت ؛ مصیبت ؛ سوءِ اتفاق ۔

By mischance : سوءِ اتفاق سے ؛ بد قسمتی سے ۔

Mischanceful : (a) بدبخت ؛ بدقسمت ۔

Mischief : (n) (۱) نقصان ؛ ضرر ؛ ایذا ؛ مضرت ۔ (۲) موجب ضرر ؛ باعث ایذا ؛ تکلیف دہ چیز ؛ بنائے فساد ۔ (۳) شرارت (خصوصاً بچوں کی) ۔ (٤) فتنہ ؛ فساد ؛ جھگڑا ؛ جھمیلا ۔ (٥) شوخی ؛ شرارت ؛ چھیڑ ۔ (٦) ایذا رسانی ؛ فتنہ پردازی ؛ فتنہ انگیزی ۔

A mischief on/-take : شرارت کی مختلف صورتیں ۔

The mischief (of. . .) is (that) : اس میں تکلیف دہ پہلو یہ ہے کہ . . . ۔

To go to the mischief : برباد ہونا ؛ تباہ ہونا ۔

To make mischief : جھگڑا کرنا ؛ لڑانا ؛ آپس میں پھوٹ ڈالنا ؛ فساد پیدا کرنا ۔

To play the mischief : شرارت کرنا ؛ شیطنت کرنا ۔

Mischief : (v) (۱) نقصان اٹھانا ؛ مضرت اٹھانا ۔ (۲) نقصان پہنچانا ؛ ضرر پہنچانا ۔

Mischief-maker : (n) فتنہ پرداز ؛ مفسد ۔

Mischief-making : (n) فتنہ پردازی ۔

Mischieful : (a) شریر ؛ مضر ؛ ضرر رساں ۔

Mischieve : (v) (۱) برباد کرنا ؛ تباہ کرنا ۔ (۲) نقصان پہنچانا ؛ (۳) زخمی کرنا ۔

Mischievous : (a) (۱) مضر ؛ ضرر رساں ؛ مضرت رساں ؛ تکلیف دہ ۔ (۲) فساد انگیز ؛ مفسد ؛ فتنہ پرداز ۔ (۳) شریر ؛ ستم ظریف ۔

Mischievously : (adv.) مضر طور پر ؛ تکلیف دہ طور پر ؛ شرارت سے ؛ ستم ظریفی سے ۔

Mischievousness : (n) شرارت ؛ ایذا رسانی ؛ مضر ہونا ؛ تکلیف دہ

ہونا ؛ فتنہ پردازی ؛ فتنہ انگیزی ۔

Mischoice : (n) غلط انتخاب ۔

Mischoose : (v) غلط انتخاب کرنا ؛ انتخاب میں غلطی کرنا ۔

Miscibility : (n) آمیزش پذیری ؛ قابل آمیزش ہونا ؛ امتزاجیت ۔

Miscible : (a) آمیزش پذیر ؛ قابل آمیزش ۔

Miscolour : (v) غلط تصویر پیش کرنا ؛ غلط بیان کرنا ۔

Miscomprehend : (v) غلط سمجھنا ؛ کچھ کا کچھ سمجھنا ۔

Miscomprehension : (n) غلط فہمی ۔

Miscomputation : (n) غلط حساب ۔

Misconceit : (n) (۱) غلط تصور ۔ (۲) غلط فہمی ؛ غلط رائے ۔

Misconceit : (v) غلط تصور قائم کرنا ؛ غلط سمجھنا ؛ غلط رائے قائم کرنا ۔

Misconceive : (n) (۱) غلط تصور قائم کرنا ؛ (بات کا مطلب) غلط سمجھنا ۔ (۲) (کسی کا منشا) غلط سمجھنا ؛ کسی کے متعلق غلط رائے قائم کرنا ۔

Misconceiver : (n) غلط تصور قائم کرنے والا ؛ غلط سمجھنے والا ۔

Misconception : (n) دیکھو Misconceit

Misconduct : (n) (۱) بری حرکت ؛ ناشائستہ فعل ؛ بد فعلی ؛ زنا ۔ (۲) بد نظمی ؛ بد انتظامی ؛ بد اعمالی ۔

Misconduct : (v) (۱) نا شائستہ فعل کا مرتکب ہونا ۔ (۲) (کام کو) بگاڑ دینا ؛ ابتر کر دینا ۔

Misconsecrated : (a) غلط مقصد کے لئے وقف کیا ہوا ؛ غیر مناسب طور پر نذر کیا ہوا ۔

Misconsecration : (n) غلط نذر ۔

Misconstruable : (a) (جس کی) غلط تعبیر ہوسکے ۔

Misconstruct : (v) خراب ساخت کرنا ۔

Misconstruction : (n) غلط تعبیر ؛ غلط معنی ۔

Misconstrue : (v) (۱) غلط تعبیر کرنا ؛ غلط معنی پہنانا ۔ (۲) غلط مفہوم سمجھنا ؛ غلط سمجھنا ۔

Misconstruer : (n) غلط تعبیر کرنے والا ؛ غلط سمجھنے والا ۔

Miscontent : (a) غیر مطمئن ؛ نا خوش ۔

Miscontentment : (n) غیر اطمینانی ۔

Miscopy : (n) غلط نقل ۔

Miscopy : (v) غلط نقل کرنا ۔

Miscorrect : (v) غلط تصحیح کرنا ۔

Miscorrection : (n) غلط تصحیح ۔

Miscounsel : (n) غلط مشورہ ۔

Miscounsel : (v) غلط مشورہ دینا ۔

Miscount : (v) (۱) غلط گنتا ؛ غلط شمار کرنا ؛ (رایوں کے) شمار میں غلطی کرنا ۔ (۲) غلط سمجھ لینا ؛ غلط اندازہ لگانا ۔

Miscount : (n) غلط شماری ؛ شمار میں غلطی ۔

Miscreance : (n) غلط عقیدہ یا اعتقاد ؛ بد اعتقادی ۔

Miscreancy : (n) (۱) دیکھو Miscreance ۔ (۲) بدمعاشی ؛ بد ذاتی ۔

Miscreant : (n) (۱) بدعت پرست ؛ ملحد ۔ (۲) بدمعاش ؛ بد ذات ۔

Miscreant : (a) (۱) بدعتی ؛ ملحدانہ ؛ بدعت پرستانہ ۔ (۲) بدمعاش ؛ بد ذات ۔

Miscreated : (a) بد قطع ؛ مکروہ ؛ صورت حرام۔

Miscreation : (n) بد قطع ہونا ؛ صورت حرام ہونا ؛ خلقت ناقص۔

Miscredit : (v) یقین نہ کرنا ؛ متشکک ہونا ۔

Miscreed : (n) غلط عقیدہ ؛ غلط مسلک ۔

Miscue : (n) (بلیرڈ) انٹا کھیلنے کے چھڑکا گیند سے ٹھیک طور پر نہ ٹکرانا ۔

Miscue : (v) گیند کو کھیلنے کے چھڑ سے ٹھیک طور پر نہ ٹکرانا ۔

Misdate : (v) غلط تاریخ ڈالنا ۔

Misdate : (n) غلط تاریخ۔

Misdeal : (v) (۱) ناشائستہ حرکت کرنا ۔ (۲) غلط تقسیم کرنا ؛ تقسیم میں غلطی کرنا ؛ (تاش کے پتوں کے بانٹنے میں غلطی کرنا ۔

Misdeal : (n) غلط بانٹ ؛ غلط تقسیم۔

Misdealing : (n) (۱) غلط بانٹنا ؛ غلط تقسیم کرنا ۔ (۲) بد نظمی ؛ بد انتظامی۔

Misdeed : (n) (۱) بد کاری ؛ بد کرداری ؛ عمل بد ؛ برا کام۔ (۲) جرم ؛ مجرمانہ فعل۔

Misdeem : (v) (۱) (کسی چیز کی بابت) ) غلط فہمی میں مبتلا ہونا ؛ غلط رائے رکھنا ۔(۲) غلط رائے قائم کرنا ؛ غلط خیال قائم کرنا ۔ (۳) غلطی سے ایک شخص کو دوسرا شخص یا ایک چیز کو دوسری چیز سمجھ لینا ۔

Misdeliver : (v) (خط وغیرہ) غلط طور پر بانٹنا یا تقسیم کرنا ۔

Misdelivery : (n) مال یا خط وغیرہ کی غلط تقسیم۔

Misdemean : (v) ناشائستہ فعل کا مرتکب ہونا ؛ جرم خفیف کرنا ۔

Misdemeanant : (n) جرم خفیف یا بد اعمالی کا مجرم ؛ خفیف جرم کرنے والا شخص۔

Misdemeanour/-or : (n) (۱) (قانون) قابل مواخذہ جرم ؛ خفیف جرم ؛ تقصیر ۔ (۲) جرم ؛ مجرمانہ فعل۔

Misderive : (v) غلط ماخذ بتانا ۔

Misdescribe : (v) غلط بیان کرنا ۔

Misdescription : (n) غلط بیان۔

Misdevotion : (n) غلط عقیدہ ؛ بے جا خلوص۔

Misdirect : (v) (۱) غلط ہدایت دینا ؛ غلط رہنمائی کرنا ؛ غلط راستہ بتانا ؛ غلط راستہ دکھانا ؛ گمراہ کرنا ۔ (۲) غلط رخ پر وار کرنا ۔

Misdirection : (n) (۱) گمراہ کرنا یا ہونا ؛ غلط ہدایت ۔ (۲) (وارکا) صحیح رخ سے انحراف۔

Misdo : (v) غلطی کرنا ؛ غلط طور سے کر نا ۔

Misdoer : (n) خطا کار ؛ بدکار ۔

Misdoing : (n) (۱) خطا ؛ قصور ؛ تقصیر ۔ (۲) بدکاری ؛ بدکرداری۔

Misdoubt : (n) شک ؛ شبہ ؛ بے اعتقادی ؛ بد ظنی۔

Misdoubt : (n) (۱) (کسی بات کی) صداقت پر شبہ کرنا ؛ (کسی چیز کے وجود میں شبہ) شبہ کرنا ۔ (۲) شک کرنا ؛ مشکوک سمجھنا ؛ مشتبہ سمجھنا ؛ مشکوک رکھنا ۔

Mise : (n) (۱) باہمی معاہدہ ؛ آپس کا فیصلہ ؛ وہ فیصلہ جو طرفین کی رضامندی سے ہو ۔ (۲) وہ رقم جو آزادی یا امان کے لئے دی جائے ۔ (۳) (قانون) پروانہ* حقوق میں امر تنقیح طلب ۔

Mise-en-scene : (n) کسی ناٹک کے پردے اور لباس وغیرہ ؛ ساز و سامان ۔

Misease : (n) مصیبت ؛ تکلیف ؛ پریشانی ؛ کلفت ۔

Miseducate : (v) غلط تعلیم دینا ۔

Miseducation : (n) غلط تعلیم ۔

Misemploy : (n) غلط استعمال کرنا ۔

Misemployment : (n) غلط استعمال ۔

Miser : (a) کنجوس ؛ بخیل ؛ ممسک ۔

Miser : (n) (۱) ممسک ؛ بخیل ؛ کنجوس ؛ لئیم ۔ (۲) لالچی طماع ؛ حریص ؛ بندۂ زر ۔

Miserable : (a) مصیبت زدہ ؛ فلک زدہ ؛ آفت زدہ ؛ شکستہ حال ؛ بد بخت ؛ کمبخت ؛ بد نصیب ؛ بیحد رنجیدہ ؛ زارو نزار ؛ خستہ حال ؛ انتہائی تکلیف یا کرب کی حالت میں ۔ (۲) کمبخت ؛ آفت خیز ؛ منحوس ؛ مصیبت انگیز (حالات و واقعات وغیرہ) ۔

Miserable : (n) آفت زدہ اور خستہ حال شخص ۔

Miserableness : (n) مصیبت زدگی ؛ شکستہ حالی ؛ کمبختی ؛ بد نصیبی ؛ بد بختی ۔

Miserably : (adv.) تکلیف دہ طور پر ؛ افسوس ناک طور پر ؛ ذلیل حالت میں ۔

Misere : (n) (تاش) پتہ دکھانا تاکہ یہ ظاہر ہو کہ بولی دینے والا کوئی ہاتھ نہ لے گا یا بنائے گا ۔

Miserere : (n) (۱) مناجات پنجاہ و یکم ؛ مناجات نمر ٥١ ۔ (۲) رحم کی دعا ؛ رحم کی التجا ۔ (۳) گرجے کی مشرقی حصے میں گانے والوں کی نشست کا سلامی بازو ۔

Misericord : (n) (۱) (رومی کلیسا) خانقاہ کا ایک قطعہ جس میں عفو گناہ کی رسم ادا ہوتی تھی؛ بیت العفو ۔ (۲) وہ خنجر جس کے ایک ہی وار میں سر اڑ جاتا ہے ۔ (۳) گرجے کے مشرقی حصے میں گانے والوں کی نشست کا سلامی بازو (جن کے سہارے لوگ کھڑے ہوسکتے ہیں) ۔

Miserliness : (n) کنجوسی ؛ بخل ۔

Miserly : (a) (۱) ممسک ؛ بخیل ؛ کنجوس ۔ (۲) ممسکانہ ؛ بخیلانہ ؛ لئیمانہ ؛ کنجوس کا سا ۔

Misery : (n) (۱) پریشانی ؛ کلفت ؛ حال زار ۔ (۲) نکبت ؛ کم بختی ؛ بد بختی ؛ بد نصیبی ؛ بد قسمتی ؛ فلاکت ؛ مسکنت ؛ شامت ؛ شامت اعمال ؛ آفت ؛ مصیبت ؛ بد حالی ۔ (۳) (تاش) بولنے والے کی بولی جس سے یہ ظاہر ہو کہ وہ کوئی ہاتھ نہ بنائے گا ۔

Misesteem : (v) غلط تخمینہ لگانا ؛ غلط اندازہ لگانا ۔

Misesteem : (n) عزت ، احترام یا تعظیم کی کمی ۔

Misestimate : (v) دیکھو Misesteem

Misestimate : (n) غلط اندازہ ؛ غلط تخمینہ ۔

Misestimation : (n) غلط اندازہ ؛ غلط تخمینہ ۔

Misevaluation : (n) غلط قیمت لگانا ۔

Misexecute : (v) غلط تعمیل کرنا ۔

Misexecution : (n) غلط تعمیل ۔

Misexplain : (v) غلط توضیح کرنا ؛ غلط طور سے سمجھانا ۔

Misexposition : (n) غلط تشریح ؛ غلط تفسیر ۔

Misexpress : (v) ناقص طور پر اظہار کرنا ؛ غلط طور پر اظہار کرنا ۔

Misexpression : (n) ناقص اظہار ؛ غلط اظہار ۔

Misexpressive : (a) غلط معنی بتانے والا ۔

Misfaith : (n) دیکھو Disbelief

Misfeasance : (n) (۱) (قانون) خلاف ورزی ؛ اختیار جائز کا ناجائز استعمال ؛ اختیار قانونی کا خلاف قانون استعمال ۔ (۲) (مزاحاً) بے عنوانی ؛ بے جا حرکت ۔

Misfeasor : (n) خلاف ورزی کرنے والا ۔

Misfeature : (n) بگڑی ہوئی ہیئت ؛ بگڑی ہوئی وضع و قطع یا شکل و صورت ۔

Misfile : (v) (کاغذات وغیرہ کو) غلط جگہ رکھ دینا ۔

Misfire : (v) (۱) (بندوق کا) رنجك چاٹ جانا ؛ فائر نہ ہونا ۔ (۲) (موٹر کے انجن وغیرہ کا) نہ چلنا ؛ اسٹارٹ نہ ہونا ۔

Misfire : (n) رنجك چاٹ جانا ؛ اسٹارٹ نہ ہونا ۔

Misfit : (n) (۱) چھوٹا یا بڑا ، تنگ یا ڈھیلا ، ناموزوں ، نامناسب کپڑا ؛ وہ لباس وغیرہ جو ٹھیك نہ آئے (جسم پر) ۔ (۲) وہ شخص جس کو اپنے ماحول سے مطابقت نہ ہو ۔

Misfit : (v) موزوں نہ ہونا ؛ مطابقت نہ رکھنا ؛ ٹھیك نہ بیٹھنا ۔

Misform : (v) خراب شکل اختیار کرنا ؛ بد شکل ہونا ۔

Misformation : (n) نقص ؛ ساخت میں خرابی ۔

Misfortunate : (n) (۱) بدقسمت؛ بدنصیب ۔(۲) افسوسناك ۔(۳) ناکام ۔ (٤) بدقسمتی کا ؛ نامبارك ۔ (٥) بدنصیب شخص ۔ (٦) کسبی ؛ فاحشہ عورت ۔

Misfortune : (n) (۱) بد نصیبی ؛ بد بختی ؛ کم بختی ؛ بد قسمتی ؛ شامت ۔ (۲) آفت ؛ بلا ؛ مصیبت ۔ (۳) حرامی بچہ پیدا کرنا ؛ حرامی بچہ ۔

To have, meet with a misfortune : بد بخت ہونا ؛ بد بختی سے دوچار ہونا ۔

Misfortuned : (a) دیکھو Misfortunate

Misgive : (v) (۱) (دل میں) خطرہ ، شبہ یا وسوسہ پیدا کرنا ۔ (۲) شبہ ہونا ؛ شك کرنا ۔ (۳) ناکام ہونا ؛ بگڑ جانا ۔ (٤) (بندوق کا) رنجك چاٹ جانا ۔ (٥) حوالہ دینا ۔

Misgiving : (n) شك ؛ شبہ ؛ اندیشہ ؛ خطرہ ؛ دھڑکا ؛ وسوسہ ۔

Misgo : (v) (۱) بھٹك جانا ؛ غلطی کرنا ؛ ناکام رہنا ۔

Misgotten : (a) (۱) حرام کی ؛ غلط طریقے سے حاصل کی ہوئی ۔ (۲) حرامی ؛ حرامزادہ ۔

Misgovern : (v) بد انتظامی سے حکومت کرنا ؛ بری طرح حکومت کرنا ۔

Misgoverned : (a) بد انتظام ۔

Misgovernment : (n) بد انتظامی یا بد نظمی ؛ بری حکومت ؛ بد عملی ۔

Misgrafted : (a) برے طور یا نامناسب طریقے سے پیوند لگایا ہوا یا پیوند کاری کیا ہوا ۔

Misgrounded : (a) جس کی بنیاد کمزور ہو ۔

Misgrowth : (n) ناقص نشوو نما ۔

Misguidance : (n) گمراہ کرنا یا ہونا ؛ غلط ہدایت ؛ غلط رہبری یا رہنمائی ۔

Misguide : (v) (۱) بہکانا ؛ گمراہ کرنا ؛ غلط رستے پر ڈالنا ۔ (۲) بد انتظامی کرنا ؛ خراب انتظام کرنا ۔ خراب کرنا ؛ مجروح کرنا ؛ برا سلوك کرنا ۔

Misguided : (a) گمراہ ؛ گم کردہ راہ ؛ بے راہ رو ۔

Misguidingly : (adv.) گمراہ کرتے ہوئے ؛ غلط روی سے ۔

Mish-mash : (n) گلمڈ ؛ کھچڑی ؛ معجون مرکب ۔

Mishandle : (v) (۱) بری طرح انجام دینا ؛ غلط طور پر ہاتھ

لگانا ؛ بد سلیقگی سے کرنا ۔ (۲) بد سلوکی کرنا ؛ برا سلوک کرنا ۔

Mishap : (n) حادثہ ؛ سانحہ ؛ مصیبت ؛ آفت ۔

Mishear : (v) غلط سننا ؛ پوری طرح نہ سننا ؛ کچھ کا کچھ سننا ۔

Mishit : (n) ناقص ضرب ۔

Mishit : (v) ناقص ضرب لگانا ۔

Mishnah / Mishna : (n) احکام تالمود ۔

Mishnic / -al : (a) احکام تالمود سے متعلق ۔

Misimagination : (n) غلط تصور ۔

Misimagine : (v) غلط تصور کرنا ۔

Misimpression : (n) غلط خیال ؛ غلط تاثر ۔

Misincline : (v) غلط رجحان رکھنا ۔

Misinclined : (a) غلط رجحان والا ؛ بے رغبت ۔

Misinclination : (n) غلط رجحان ۔

Misinform : (v) غلط اطلاع دینا ؛ جھوٹی خبر دینا ؛ غلط فہمی میں ڈالنا

Misinformant : (n) غلط خبر دینے والا ؛ جھوٹا مخبر ۔

Misinformation : (n) غلط اطلاع ؛ غلط خبر ۔

Misinformer : (n) دیکھو Misinformant

Misinstruct : (v) غلط ہدایت دینا ؛ غلط تعلیم دینا ۔

Misinstruction : (n) غلط ہدایت ؛ غلط تعلیم ۔

Misintelligence : (n) غلط فہمی ؛ غلط تاثر ۔

Misinterpret : (v) غلط تعبیر یا تفسیر کرنا ؛ غلط معنی بیان کرنا ؛ غلط معنی پہنانا ؛ غلط مطلب یا نتیجہ نکالنا ۔

Misinterpretation : (n) غلط تعبیر ؛ غلط تفسیر یا تشریح ؛ غلط معنی یا مطلب نکالنا ؛ غلط استنباط ؛ غلط استخراج ۔

Misjoin : (v) (قانون) غلط طور سے شامل کرنا ۔

Misjoinder : (n) (قانون) غلط اشتمال ۔

Misjudge : (v) (۱) کسی شخص کی طبیعت یا سیرت کا غلط اندازہ لگانا ۔ (۲) غلط رائے قائم کرنا ۔

Misjudgement : (n) غلط اندازہ ؛ غلط رائے ۔

Miskal : (n) (۱) وزن کا عربی پیمانہ ۔ (۲) مراکو کا سکہ ۔

Misken : (v) (۱) غلط سمجھنا ؛ پہچاننے میں ناکام ہونا ۔ (۲) کسی کی شناخت میں غلطی کرنا ۔ (۳) پہچاننے سے انکار کردینا ۔

Miskin : (n) (مقامی) گھورا ؛ کوڑی ؛ کوڑے کا انبار (کسانوں کے باڑے میں) ۔

Misknow : (v) دیکھو Misken

Misknowledge : (n) ناقص علم ۔

Mislay : (v) (چیز کو) کہیں رکھ کر بھول جانا ۔

Mislead : (v) غلط راستے پر ڈالنا ؛ غلط رستہ بتانا ؛ گمراہ کرنا ؛ بری راہ چلانا ؛ غلط فہمی میں ڈالنا ۔

Mislearn : (v) ناقص علم حاصل کرنا ۔

Mislike : (v) (۱) ناخوش ہونا ۔ (۲) ناپسند کرنا ۔

Misliking : (n) ناخوشی ؛ ناپسندیدگی ۔

Mislodge : (v) غلط جگہ داخل کرنا یا پیش کرنا ۔

Misluck : (n) بد بختی ؛ بد قسمتی ؛ بد نصیبی ۔

Misluck : (v) بد بختی سے دوچار ہونا ۔

Mismake : (v) (۱) ناقص طور پر بنانا ۔ (۲) پریشانی میں ڈالنا ۔

Mismanage : (v) بری طرح انتظام کرنا ؛ خراب انتظام کرنا ؛ بد انتظامی کرنا ۔

Mismanagement : (n) بد انتظامی ؛ بد نظمی ؛ انتظام کی خرابی ؛ سوء تد بیر ۔

Mismanager : (n) بد نظمی کرنے والا ؛ خراب منتظم ۔

Mismark : (v) غلط نشان لگانا یا ڈالنا ۔

Mismarriage : (n) بے جوڑ شادی ۔

Mismarry : (v) بے جوڑ شادی کرنا ؛ ناموزوں طور پر شادی کرنا ۔

Mismatch : (v) بے جوڑ ہونا (خصوصاً شادی میں) ۔

Mismatch . (n) بے جوڑ شادی ۔

Mismatched : (a) بے جوڑ ؛ ناموزوں ۔

Mismeasure : (v) غلط پیمائش کرنا ؛ غلط اندازہ لگانا ۔

Mismeasurement : (n) غلط اندازہ ؛ غلط پیمائش ۔

Mismetre : (v) (شعر وغیرہ کا) وزن بگاڑ دینا ۔

Mismane : (v) دیکھو Miscall

Misnomer : (n) نام کی غلطی ؛ تسمیٰ کی غلطی ؛ غلط نا م کا استعمال؛ اصطلاح کا غلط استعمال ؛ اسم بے مسمیٰ ۔

Misnomer : (v) غلط نام رکھنا ۔

Misnumber : (v) غلط نمبر لگانا ۔

Miso - : (prefix) سابقہ بہ معنی " نصرت" ؛ "بیزاری " ؛ " تنفر " ؛ " بیزار " ۔

Misogamic : (a) ازدواج بیزاری سے متعلق ؛ نفرت عروسی سے متعلق ۔

Misogamist : (n) شادی سے نفرت کرنے والا ؛ ازدواج بیزار ۔

Misogamy : (n) شادی سے نفرت ؛ ازدواج بیزاری ؛ نفرت عروسی ؛ بیاہ بیزاری ۔

Misogynic : (a) زن بیزاری ؛ زن بیزارانہ ۔

Misogynist / Misogyne : (n) زن بیزار ؛ عورت سے نفرت رکھنے والا ۔

Misogynous /Misogynistic/-al : (a) زن بیزار ؛ زن بیزارانہ ۔

Misogyny / Misogynism : (n) زن بیزاری ؛ عورتوں سے نفرت ۔

Misologist : (n) علم سے نفرت کرنے والا ؛ علم بیزار ۔

Misologue : (n) دیکھو Misologist

Misology : (n) علم بیزاری ؛ نفرت علم ۔

Misoneism : (n) جدت بیزاری ؛ نفرت جدت ؛ نو بیزاری ۔

Misoneist : (n) جدت بیزار ؛ نوبیزار ۔

Misoneistic : (a) جدت بیزاری سے متعلق ۔

Misotheism : (n) خدا گریزی ؛ خدا بیزاری ۔

Misotheist : (n) خداگریز ؛ خدا بیزار ۔

Misotheistic : (a) خدا گریزی سے متعلق ؛ خدا بیزاری ۔

Mispay : (v) غلطی سے ادا کردینا ( قیمت ، معاوضہ وغیرہ) ۔

Misperform : (v) ناقص طور پر انجام دینا ؛ غلط تعمیل کرنا ۔

Misperformance : (n) غلط تعمیل ؛ غلط طور پر انجام دینا ۔

Mispickel : (n) دیکھو Arsenopyrite

Misplace : (v) (۱) بے ٹھکانے رکھنا ؛ بےجگہ رکھنا ۔ (۲) نامناسب شخص کے ہاتھ میں دینا ۔ (۳) (محبت ، اعتماد وغیرہ کا موضوع) نا مناسب شخص یا چیز کو بنانا ۔ (٤) بے محل یا غلط موقع پر (کوئی لفظ) رکھنا یا (کوئی کام) کرنا ۔

Misplaced : (a) بے ٹھکانے (رکھا ہوا) ؛ بے محل ؛ بیجا ؛ نا موزوں۔

Misplacement : (n) غلط استعمال ؛ بے محل استعمال۔

Misprint : (v) غلط چھاپنا ؛ (کسی چیز کے چھاپنے میں) غلطی کر دینا ۔

Misprint : (n) چھاپے کی غلطی ؛ طباعت کی غلطی۔

Misprision : (n) (۱) (قانون) ناجائز فعل یا ترک فعل ۔ (۲) (موجودہ معنی) اخفائے سازش باغیانہ ۔ (۳) کچھ کا کچھ سمجھنا ؛ غلط سمجھنا ۔

Misprision : (n) (۱) حقارت ؛ تحقیر ۔ (۲) ناقدری ؛ ناشناسی ؛ بے قدری۔

Misprize : (v) (۱) حقارت کی نظر سے دیکھنا ؛ حقارت کرنا ؛ تحقیر کرنا ۔ (۲) بے قدری کرنا ؛ ناقدری کرنا ؛ ناقدر شناسی کرنا ۔

Mispronounce : (v) غلط تلفظ کرنا ؛ تلفظ میں غلطی کرنا ۔

Mispronunciation : (n) غلط تلفظ ؛ تلفظ کی غلطی ۔

Misproportion : (n) عدم تناسب ۔

Misproportion : (v) غیر متناسب طور پر جوڑ دینا ۔

Misproportioned : (a) غیر متناسب۔

Misproud : (a) گستاخ ؛ مغرور ؛ متکبر ۔

Mispunctuate : (v) غلط اوقاف لگانا ۔

Mispunctuation : (n) غلط اوقاف ۔

Misquote : (v) (قول کو) غلط نقل کرنا ؛ عبارت یا قول کو نقل کرنے میں غلطی کرنا ۔

Misquotation : (n) الفاظ نقل کرنے میں غلطی ؛ نقل عبارت میں یا قول میں غلطی ۔

Misread : (v) (عبارت یا لفظ کو) غلط پڑھنا ؛ غلط تعبیر یا تفسیر کرنا ۔

Misrecital : (n) غلط بیانی ؛ غلط پڑھنا ۔

Misrecite : (v) غلط پڑھنا ؛ غلط بیان کرنا ۔

Misreckon : (v) غلط شمار کرنا ؛ غلط تخمینہ کرنا ؛ غلط حساب لگانا ۔

Misreckoning : (n) غلط شمار ؛ غلط تخمینہ ۔

Misrelate : (v) غلط بیان کرنا ؛ غلط روایت کرنا ۔

Misrelated : (a) غیر نسبتی ؛ بے جوڑ ۔

Misrelation : (n) غلط بیان کرنا ؛ غلط روایت کرنا ۔

Misremember : (v) (۱) غلط یاد کرنا ۔ (۲) بھول جانا ؛ فراموش کر دینا ۔

Misrender : (v) غلط ادا کرنا ؛ غلط تفسیر کرنا ۔

Misreport : (n) غلط رپورٹ (کسی شخص کے کام کی) ۔

Misreport : (v) غلط رپورٹ دینا ؛ غلط روداد بیان کرنا ۔

Misrepresent : (v) (۱) غلط نمائندگی کرنا ۔ (۲) غلط تصویر پیش کرنا ؛ خلاف واقعہ بیان کرنا ؛ غلط بیان کرنا ؛ توڑ موڑ کر بیان کرنا ۔

Misrepresentation : (n) غلط بیانی ؛ تدلیس واقعے کی غلط تصویر ؛ غلط بیان ۔

Misrepresentative : (a) ناقص نمائندہ ۔

Misrule : (n) بد نظمی ؛ بد عملی ؛ بد انتظامی ؛ خراب حکومت ؛ ابتری ۔

Lord of misrule/Abbot-/Master- : بڑے دن کے جشن طرب کا صدر ۔

Misrule : (v) خراب حکومت کرنا ؛ بد انتظامی کرنا ۔

Miss : (n) (۱) نقصان ؛ کمی ؛ عدم ؛ غیر موجود ہونا ۔ (۲) نشانے کا خطا ہونا یا خالی جانا ؛ چوک ؛ ناکامی ۔ (۳) (طباعت) چھاپے کی مشین میں کاغذ ڈالنے میں چوک جانا ۔ (٤) اسقاط حمل ۔ (٥) ارادی احتراز ۔ (٦) دیکھو Misfire ۔ (۷) نقصان ؛ افسوس ۔

A miss is as good as a mile : (۱) بال بھر چوک اور گز بھر چوک برابر ہے ۔ (۲) بال بال بچنا اور صاف بچنا برابر ہے ۔

To feel the miss of : کمی کا احساس کرنا ۔

To give a miss : (۱) (بلیرڈ) حریف کی گیند کو خاص کر کے نہ مارنا تاکہ اپنی گیند اچھی جگہ پر رہے ۔ (۲) اکیلا چھوڑ دینا ؛ چھوڑ کر آگے بڑھ جانا ۔

There is no (great) miss of : کمی کا احساس نہیں ہے ۔

Miss : (n) (۱) مس ؛ ناکتخدا لڑکی یا عورت کا لقب ۔ (۲)(حقارت یا مذاق میں) لڑکی ؛ اسکول کی لڑکی ۔

Miss : (n) (تاش) فاضل ہاتھ جسے کوئی بھی کھلاڑی اپنے ہاتھ کے عوض لے سکتاہے ۔

Miss : (v) (۱) (نشانےکا) خطا ہونا ؛ خالی جانا ؛ نہ لگنا ؛ نہ ٹھہرنا ۔ (۲) (کسی چیز کے حاصل کرنے میں) چوک جانا ؛ ناکام رہنا ؛ محروم رہنا ؛ (کسی سے) نہ مل سکنا ؛ ملاقات نہ ہوسکنا ۔ (۳) (موقع کو) رائیگاں کھو دینا ؛ خالی جانے دینا ۔ (٤) (ریل گاڑی وغیرہ) نہ پکڑ سکنا ؛ نہ پاسکنا ۔ (٥) نہ سن سکنا ؛ نہ سمجھ سکنا ( لفظ ، بات وغیرہ) ؛ نہ دیکھ سکنا ۔ (٦) (وعدے پر) نہ پہنچ سکنا ۔ (۷) (فرض منصبی کے ادا کرنے میں) قاصر رہنا ۔ (۸) کسی کو یاد کرنا ؛ کسی کی جدائی میں بے چین ہونا ؛ کمی محسوس کرنا ؛ نہ ہونے پر افسوس کرنا ۔ (۹) چھوڑ دینا ۔ (۱۰) ناکام رہنا ۔ (۱۱) (فصل کا) ناقص ہوجانا ۔ (۱۲) گریز کرنا ۔

Hit or miss دیکھو Hit

To miss fire : (۱) (بندوق کا) رنجک چاٹ جانا ؛ فائر نہ ہونا ۔ (۲) (مجازاً) نشانے کا خالی جانا ؛ تد بیر کا ناکام رہنا ۔

To miss on : نہ لگنا ؛ نشانہ چوک جانا ۔

To miss one 's aim/-mark : (مقصد وغیرہ) حاصل کرنے میں ناکام رہنا ؛ کھو دینا ۔

To miss one 's way : کھوجانا ؛ راستہ گم ہوجانا ۔

To miss stays : (بحری) جہاز کا رخ بدلنے میں ناکام رہنا ۔

To miss the boat : موقع کو کھو کر فاش غلطی کرنا ۔

To miss the bus : موقع کھو دینا ۔

Miss / Mis : (n) Miscarriage کا مخفف ۔

Missal : (n) (۱) کتاب نماز ؛ عبادت نامہ ؛ پادریوں کی عبادت کی کتاب ؛ زالامعاد ۔ (۲) رومی کلیسا کی کتاب نماز خصوصاً وہ جو منقش اور مطلا ہو ۔

Missal : (a) عشائے ربانی سے متعلق ۔

Missal caps : (n) (طباعت) ایک قسم کے خوب صورت حروف ۔

Missel : (n) یورپی طوطی ؛ ایک خوش الحان پرند جس کا کھاجا ثمراکاس بیل ہے ۔

Missel - bird : (n) دیکھو Missel

Missel - thrush : (n) دیکھو Missel

Missfire : (n) دیکھو Misfire

Missile : (a) جسے پھینکا جاسکے ؛ پھینک کر مارنے کا (ہتھیار وغیرہ) ۔

Missile : (n) (۱) (کسی آله یا ہاتھ سے) پھینک کر مارنے کا ہتھیار ؛ پھینکنے کی چیز ۔ (۲) انعام و اکرام جو رومی بادشاہان عوام کی طرف پھینکا کرتے تھے ۔

Missing : (a) (۱) غائب ؛ گم ۔ (۲) جو نشانے پر نہ لگے ۔

Missing link : (n) (۱) گم شدہ کڑی ؛ بیچ کی خالی کڑی ؛ مفقود کڑی ۔ (۲) انسان اور بندر کے درمیان ایک فرضی جانور ۔

Mission : (n) (۱) رسالت ؛ سفارت ۔ (۲) مشن ؛ جماعت مبلغین ؛ تبلیغی جماعت ۔ (۳) تبلیغی جماعت کے کام کا حلقه یا دائرہ ۔ (٤) تبلیغی مرکز ۔ (٥) کسی ضلع کا ادارہ تبلیغی ۔ (٦) (سیاسی مہم وغیرہ یا سفارت کا) مقصد ۔ (۷) انسان کا مشن (وہ کام جس کے لئے اسے خدانے پیدا کیا) ؛ مقصد زندگی ۔ (۸) (فوج) اہم فوجی فرائض ؛ ہوائی جہاز کا کسی خاص مہم پر اڑان ۔

Mission : (v) (۱) مشن پر بھیجنا ؛ سفارت پر روانه کرنا ؛ مشن سونپنا ۔ (۲) تبلیغ کرنا ۔

Missionary : (a) مشنری ؛ مشن کا ؛ تبلیغی ادارے یا جماعت کا ۔

Missionary : (n) (۱) مشنری ؛ تبلیغی جماعت کا رکن ؛ مبلّغ ؛ داعی ۔ (۲) وہ پادری جو فوجداری عدالتوں میں مجرموں یا مستغیثوں کی اصلاح اور امداد کے لئے ہوتا ہے ۔

Missionary box : (n) چندے کا صندوقچه ۔

Missioner : (n) مشنری ؛ مبلغ ؛ کلیسائی حلقے کے تبلیغی ادارے کا منتظم ۔

Missionize : (v) مبلغ کا کام کرنا ؛ تبلیغ کرنا ۔

Missis / Missus : (n) (نوکروں کی زبان) بیوی ؛ بیگم صاحبه ۔

The missis : بیوی صاحبه (اپنی یا دوسرے کی) ۔

Misses : (v) بیگم صاحبه کہکر مخاطب کرنا ۔

Missish : (a) لڑکیوں کا سا نازک مزاج ؛ بنا ٹھنا ہونا ؛ لڑکیوں کے سے مزاج یا عادت کا ۔

Missishness : (n) لڑکیوں کا سا مزاج یا عادت ۔

Missive : (a) مخصوص طور پر بھیجاهوا ۔

Missive : (n) (۱) خط ؛ (خصوصاً) سرکاری مراسله ۔ (۲) (اسکاچستان) وہ دستاویز جو خط کی شکل میں ہوتا ہے اور معاہدے کے فریقین آپس میں تبادله کرتے ہیں ۔

Missive letter / Letter missive : (n) منشور شاہی ؛ وہ خط جو بادشاہ وقت کسی نائب اسقف کے نام ارسال کرتا ہے اور کسی شخص کو اسقف کے منصب کے لئے نامزد کرتا ہے ۔

Misstay : (v) (جہاز کا) رخ بدلنے میں ناکام رہنا ۔

Missy : (n) (محبت ، مذاق یا حقارت کی راہ سے) نوجوان خاتون ۔

Mist : (n) (۱) کہر ؛ کہرا ۔ (۲) دھند ؛ جالا (آنکھوں کی بیماری) ؛ دھندلاپن (جوانسو کی وجه سے پیدا ہو جاتا ہے) غبار چشم ۔

Scotch mist : اسکاچستان کی کہر ؛ کہری دھند جو اسکاچستان کی پہاڑیوں پر چھائی رہتی ہے ۔

Mist : (v) دھندلا کرنا یا ہونا ؛ دھند چھا جانا ؛ دھندلا ہوجانا ۔

Mist-bow : (n) دیکھو Bow یا Fog

Mis-flower : (n) امریکا کا ایک پودا ۔

Mistful : (a) کہریلا ؛ دھندلا ۔

Mistakable : (a) جس میں غلطی ممکن ہو ۔

Mistakableness : (n) غلطی پر ہونا ؛ غلط ہونا ۔

Mistakably : (adv.) غلطی سے ۔

Mistake : (n) (۱) غلط فہمی ؛ دھوکا ۔ (۲) بھول ؛ چوک ؛ غلطی ؛ خطا ؛ قصور ۔

And no mistake : (کسی بات کو بیان کر کے زور دینے کے لئے کہتے ہیں) بلا شبہ ۔

By mistake : غلطی سے ؛ غلط فہمی میں ۔

Mistake : (v) (۱) غلط سمجھنا (معنی ، منشا ، مقصد) سمجھنے میں غلطی کرنا ۔ (۲) غلط رائے قائم کرنا ؛ رائے میں غلطی کرنا ۔ (۳) غلطی کرنا ۔ (٤) ایک شخص یا چیز کو دوسرا شخص یا چیز سمجھ لینا ۔

There is no mistaking : یہ بات کھلی ہوئی ہے ؛ صاف ظاہر ہے ؛ یہ بلا شبہ وہی شخص ہے ۔

To mistake the/-one 's road/- one 's mark : انتخاب میں غلطی کرنا ۔

Mistaken : (a) غلطی پر ؛ برسر خطا ؛ غلط فہمی پر مبنی ۔

Mistakenly : (adv.) غلطی سے ؛ غلط فہمی سے ۔

Mistakenness : (n) غلطی پر ہونا ؛ غلط ہونا ۔

Mistaught : (a) غلط طور پر تعلیم یافتہ ۔

Misteach : (v) غلط تعلیم یا ہدایت دینا ۔

Mistell : (v) غلط طور سے بیان کرنا ۔

Mister : (n) (۱) مسٹر ؛ صاحب (اشخاص کے نام یا عہدے کے ساتھ تعظیماً استعمال ہوتا ہے) ۔ (۲) غیر خطاب یافتہ شخص ؛ معمولی شخص ۔ (۳) (عامیانہ تخاطب کے لئے) جناب ؛ حضرت ۔

Mister : (v) کسی کو مسٹر کہہ کر پکارنا ۔

Misterm : (v) غلط نام رکھنا ؛ غلط موسوم کرنا ۔

Mistery : دیکھو Mastery

Misthought : (n) غلط رائے ؛ غلط خیال ۔

Misthink : (v) (۱) غلط سوچنا ۔ (۲) غلط رائے قائم کرنا ۔ (۳) برا سوچنا ۔

Misthrive : (v) ناکام ہونا ۔

Mistico : (n) دو باد بان والی کشتی جو بحیرہ روم میں چلائی جاتی ہے ۔

Mistigris : (n) (تاش) پو کر کے ایک کھیل میں سادہ پتا ۔

Mistily : (av.) دھندلے پن سے ؛ غیر واضح طور پر ۔

Mistiness : (n) دھندلاپن ؛ کہریلا ہونا ۔

Mistitle : (v) غلط نام رکھنا ؛ غلط عنوان لگانا ۔

Mistletoe : (n) ایک قسم کی بیل جس کا پھل لیس دار ہوتا ہے اور اس سے لاسا بناتے ہیں ؛ امر بیل ؛ اکاس بیل ؛ بنڈا ۔

Mistletoe-thrush : (n) دیکھو Missel-thrush

Mists of death/Deathly mists : (n) موت کا کہرا ۔

Mistral : (n) سرد شمال مغربی ہوا (فرانس وغیرہ کے ان صوبوں میں چلتی ہے جو بحر روم کے کنارے پر واقع ہیں) ۔

Mistranslate : (v) غلط ترجمہ کرنا ؛ ترجمے میں غلطی کرنا ۔

Mistranslation : (n) غلط ترجمہ ۔

Mistreat : (v) بدسلوکی کرنا ؛ بری طرح پیش آنا ؛ برا برتاؤ کرنا ۔

Mistreatment : (n) بدسلوکی ؛ براسلوک ۔

Mistress : (n) (۱) منتظمہ ؛ نوکروں کی نگراں عورت ؛ خاتون ۔ (۲) بی بی ؛ بیگم ؛ گھر والی ۔ (۳) مالک ؛ مختار (عورت) ۔ (٤) (کسی علم کی) ماہرہ ؛ عالمہ ۔ (٥) محبوبہ ؛ معشوقہ ۔ (٦) داشتہ ؛ آشنا (عورت) ۔ (۷) معلمہ ؛ مُدّرِسہ ۔ (۸) بعض شاہی عہدہ داروں کا خطاب ۔ (۹) (Bowl کھیل میں) چھوٹا پیالہ جو نشانہ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔ (۱۰) کوئلے کی کان میں استعمال ہونے والی لالٹین ۔

Mistress of the robes : ملکہ کے توشہ خانے کی منتظمہ ۔

To be the mistress of : (۱) مالک ہونا ؛ رکھنا ۔ (۲) ماہر ہونا ۔

Mistressship : (n) استانی گری ؛ معلمہ کا عہدہ وغیرہ ۔

Mistressly : (a) (۱) مالکانہ ۔ (۲) ماہرانہ ۔

Mistrial : (a) (مقدمے کی) غلط تحقیقات ؛ ناقص تحقیقات ۔

Mistrust : (n) بے اعتباری ؛ بے اعتمادی ؛ عدم اعتمادی ؛ بدظنی ؛ بدگمانی ۔

Mistrust : (v) اعتماد نہ کرنا ؛ اعتبار نہ کرنا ؛ بھروسہ نہ کرنا ؛ بدگمانی رکھنا ؛ بدظن ہونا ؛ شك کرنا ۔

Mistrustful : (a) اعتماد نہ کرنے والا ؛ بدظن ؛ بدگمان ۔

Mistrustfully : (adv.) بدظنی یا بدگمانی سے ؛ بے اعتمادی کی راہ سے ۔

Mistrustfulness : (n) بدظنی ؛ بدگمانی ؛ بے اعتباری ؛ بے اعتمادی ؛ عدم اعتماد ۔

Mistrustingly : (adv.) اعتماد یا اعتبار نہ کرتے ہوئے ؛ بھروسا نہ کرتے ہوئے ۔

Mistrustless : (a) شك نہ کرنے والا ؛ اعتماد کرنے والا ۔

Mistryst : (v) (۱) ملاقات کا وعدہ کرکے نہ آنا ؛ ملاقات کا وقت مقرر کرکے نہ آنا ۔ (۲) پریشان ہوجانا ؛ گھبرا جانا ۔

Mistune : (v) بے سُرا بنا دینا ؛ بے سُرا راگ چھیڑنا ۔

Misturn : (v) غلط سمت میں مڑ جانا ۔

Mistutored : (a) غلط پڑھایا ہوا ؛ غلط پرورش پایا ہوا ۔

Misty : (a) (۱) کہر آلود ؛ کہریلا ۔ (۲) دھندلاسا ؛ مٹا مٹاسا ۔ (۳) دھندلا ؛ غیر واضح ۔ (٤) جس کا ذہن صاف نہ ہو ؛ ناقص العقل ۔

Misunderstand : (v) (۱) (الفاظ کا مطلب) غلط سمجھنا ؛ کچھ کا کچھ سمجھنا ۔ (۲) (کسی شخص کے قول یا فعل کا) منشا غلط سمجھنا ؛ تعبیر غلط کرنا ۔

Misunderstanding : (n) (۱) غلط فہمی ۔ (۲) ان بن ؛ پھوٹ ؛ نا انصافی ۔

Misuse : (n) بے جا استعمال ؛ غلط استعمال ؛ سختی ؛ زیادتی تشدد ۔

Misuse : (v) (۱) غلط استعمال کرنا ؛ بے جا استعمال کرنا ۔ (۲) برا برتاؤ کرنا ؛ براسلوك کرنا ؛ بدسلوکی کرنا ؛ سختی کرنا ۔

Misuser : (n) غلط استعمال کرنے والا ؛ بے جا استعمال کرنے والا ۔

Misuser : (n) آزادی کا بے جا استعمال ۔

Misvaluation : (n) غلط قیمت ؛ غلط اندازہ ۔

Misvalue : (v) غلط قیمت لگانا ؛ غلط اندازہ لگانا ۔

Misventure : (n) بدبختانہ حادثہ ؛ آفت ؛ مصیبت ؛ شامت ۔

Misvouched : (a) (۱) جس کی ٹھیک سے تصدیق نہ کی گئی ہو ۔ (۲) غلط الزام لگایا ہوا ۔

Miswedded : (a) جس کی بے جوڑ شادی ہوئی ہو ۔

Misworship : (n) بے جا پرستش ؛ غلط پرستش ۔

Misworship : (v) غلط پرستش کرنا ؛ غلط طور پر پوجنا ۔

Misworshipper : (n) غلط پرستش کرنے والا ۔

Misyoke : (v) بے جوڑ شادی کر دینا ۔

Miszealous : (a) بے جا سرگرم ۔

Mitch-board : (n) سہارے کی بلّی ؛ بادبان کے نیچے کی لکڑی وغیرہ رکھنے کا سہارا ۔

Mite : (n) کرمک ؛ جوں ؛ لیکھ ؛ کرمک پیتر ۔

Mite : (n) (۱) ایک چھوٹا تانبے کا سکہ جو فلانڈرس میں رائج تھا ۔ (۲) دھیلا ؛ نصف نارینگ ۔ (۳) اپنا تھوڑاسا حصہ جو کچھ انسان سے ہوسکے (کسی اچھے مقصد یا کام میں) اپنی سوت کی انٹی (غریب آدمی کا حقیر لیکن مخلصانہ تحفہ) ۔ (٤) ننھی سی چیز ۔ (٥) ذرہ ؛ خفیف سی مقدار ۔

Mithra / Mithras : (n) ایک یونانی دیوتا ؛ سورج دیوتا ۔

Mithraic : (a) سورج کے دیوتا سے متعلق ۔

Mithraism : (n) آفتاب پرستی ۔

Mithraist : (n) آفتاب پرست ۔

Mithridate : (n) زہر مہرہ ؛ فاد زہر ۔

Mithridatic : (a) (۱) زہر کا عادی کرنے سے متعلق ۔ (۲) میتھریڈیٹ چہارم (پونٹس کے بادشاہ) سے متعلق ۔

Mithridatism : (n) زہر کا عادی کرنا یا ہونا ؛ عادت زہر ؛ مناعت زہر ۔

Mithridatize : (v) زہر کا عادی کر دینا ؛ زہر کی مقدار بتدریج بڑھاکر اس کے اثر سے محفوظ کر دینا ۔

Mitigable : (a) قابل تخفیف ؛ کم کئے جانے کے لائق ۔

Mitigant : (a) مُسکّن ۔

Mitigant : (n) مسکن (دوا) ۔

Mitigate : (v) (۱) (غصہ وغیرہ) کم کرنا ؛ ٹھنڈا کرنا ۔ (۲) درد میں تخفیف کرنا ؛ کمی کرنا ۔ (۳) (سزا کو) ہلکا کرنا ؛ کم کرنا ؛ گھٹانا ۔ (٤) (گرمی ، سردی ، سختی وغیرہ میں) اعتدال پیدا کرنا ، شدت کم کرنا ۔ (٥) کم ہونا ؛ ٹھنڈاہونا ۔ (٦) (جرم کو) خفیف ثابت کرنا ۔

Mitigation : (n) تخفیف ؛ کمی ۔

Mitigative : (a) مُسکّن ۔

Mitigative : (n) مُسکّن (دوا) ۔

Mitigatory : (a) تخفیفی ؛ تخفیف کرنے والا ؛ کمی کرنے والا ؛ ہلکا کرنے والا ۔

Mitigatory : (n) تخفیف کرنے والا ؛ کمی کرنے والا ۔

Mitis : (n) ملائم فولاد ؛ مائٹس ۔

Mitosis : (n) خلیے کے نوات کا باریک ریشوں میں منقسم ہونے کا عمل خیطیت۔

Mitotic : (a) خیطیت سے متعلق۔

Mitraille : (n) (۱) لوہے کے ٹکڑے ، کانٹی کا سرا وغیرہ جو پہلے توپ میں بھر کر پھینکے جاتے تھے ۔

Mitrailleur : (n) کئی فائر کی بندوق ؛ کئی نال کی توڑے دار بندوق ؛ حنیفہ انداز ؛ مشین گن۔

Mitrailleuse : (n) دیکھو Mitrailleur

Mitral : (a) تاج اسقف کی شکل کا ؛ نیم قائمے کی شکل کا ؛ کلاہ نما ۔

Mitral : (n) دل کا (بائیں جانب کا) پردہ ۔

Mitral valve : (n) دیکھو Mitral

Mitre : (n) (۱) تاج اسقف ؛ اسقف کی لمبی ٹوپی جس کی چوٹی پر گہرا کٹاؤ ہوتا ہے ؛ کلاہ ۔ (۲) ۴۵ درجے کا زاویہ ؛ نیم قائمہ ۔ (۳) (نقابت) کلاہ ؛ (بطور علامت) ۔ (۵) صدف دوپارہ ۔

Mitre : (n) (۱) دوگوشہ جوڑ ؛ جوڑ جو دولکڑیوں کے ملنے اور باہم ٹھیک بیٹھنے سے اس طرح پیدا ہوکہ زاویہ قائمہ بن جائے ۔ (۲) لوہے کا بریکٹ جو عمارت میں مضبوطی کے لئے لگادیا جائے ۔

Keyed mitre : (n) دوگوشہ جوڑ جس میں دھات کا یا لکڑی کا ٹکڑا لگا کر مضبوط کردیا جائے ۔

Lapped mitre : ادھ سرا جوڑ اور دوگوشہ جوڑ کا اتصال۔

Mitre : (v) کلاہ اسقف عطا کرنا ۔

Mitre : (v) (۱) نیم قائمی جوڑے جوڑنا ۔ (۲) نیم قائمی شکل بنانا ۔ (۳) (کشیدہ کاری) پٹی یا فیتے میں زاویہ بنانا ۔

To mitre the square : جوڑ کے زاویہ کو نصف کردینا ۔

Mitre-arch : (n) دو آڑی شکلوں کے اتصال سے بننے والی خمدار شکل۔

Mitre-bevel : (n) گنیا جسکا پھل ۴۵ ڈگری کے زاویہ پر لگا رہتا ہے ۔

Mitre-block/-board : (n) نیم قائمی شکل کا باریک تختہ وغیرہ جسکی مدد سے لکڑی کے نیم قائمی جوڑ بنائے جاتے ہیں۔

Mitre-box : (n) دیکھو Mitre block

Mitre-dovetail /-dovetailing : (n) فاختہ دم جوڑ اور نیم قائمی جوڑ کا امتزاج۔

Mitre-gauge : (n) دوگوشہ جوڑ یا نیم زاویہ ناپنے کا آلہ۔

Mitre-joint : (n) دوگوشہ جوڑ۔

Mitre-shooting-board : (n) لکڑی کے کناروں کو مسطح کرنےکا رندا ۔

Mitre-square : (n) دیکھو Mitre bevel

Mitre-valve : (n) ایک قسم کا پتلی صمام (Puppet valve)۔

Mitre-wheel : (n) نیم قائمی پہیے؛ محرک پہیے جس کے دندانے ۴۵ درجے کے زاویے پر اور دہرے زاویہ قائمہ پر ہوتے ہیں۔

Mitre-wort : (n) پودوں کی ایک جنس۔

Mitred : (a) (۱) کلاہ اسقف پہننے کا اہل۔ (۲) صاحب کلاہ (اسقف) ۔ (۳) کلاہ نما ۔

Mitred abbey : (n) خانقاہ جو صاحب کلاہ اسقف کے ماتحت ہو۔

Mitred abbot : (n) صاحب کلاہ ؛ صدر راہب۔

Mitriform : (n) (۱) کلاہ نما ۔ (۲) صدف دوپارہ کی شکل کا ۔

Mitring : (n) نیم قائمی بنانا ۔

Mitring-machine : (n) نیم قائمی سرے بنانے کی کل ۔

Mitt / Mit / Mitten : (n) (۱) بے انگلیوں کا دستانہ ۔ (۲) عورتوں کا ساعد پوش ؛ (جالی کا یا معمولی) دستانہ جو کلائی اور ہتھیلی کی حفاظت کرتا ہے ۔

To get the mitten : (۱) (عاشق کا) صاف صاف جواب پانا (معشوق سے) ۔ (۲) بر طرف ہونا (خدمت سے) ۔

To give the mitten : (۱) (عاشق کو) صاف جواب دینا ۔ (۲) بر طرف کر دینا (خدمت سے) ۔

To handle without mitten : بے رحمی کے ساتھ سلوک کرنا ۔

Mittened : (a) دستانہ پہنے ؛ ساعد پوش پہنے ۔

Mittimus : (n) (۱) (قانون) (سزائی) قید کا حکم دینا ؛ پروانہ قید ۔ (۲) برطرفی ؛ خدمت سے علاحدہ کیا جانا ؛ موقوفی ۔ (۳) (مزاحاً) مجسٹریٹ ۔

To get one 's mittimus : برطرف ہونا ۔

Mittimus : (v) حکم نامہ گرفتاری کے ذریعہ قید کر دینا ۔

Mity : (n) دانے دار ؛ کرمك دار ۔

Mix : (n) اختلاط ؛ گڈ مڈ ؛ بدنظمی ؛ بد ترتیبی ۔

Mix : (v) (۱) ملانا ؛ مرکب کرنا ؛ مخلوط کرنا ؛ آمیزش کرنا ۔ (۲) (اجزاکو ملاکر) مرکب تیار کرنا ؛ ترتیب دینا ۔ (۳) ملنا ؛ مرکب ہونا ؛ مخلوط ہونا ۔ (٤) ملنا جلنا ؛ میل جول رکھنا ؛ محبت رکھنا ؛ راہ و رسم رکھنا ۔ (٥) مباشرت کرنا ۔ (٦) جنگ میں شریك ہونا ۔ (۷) پیوند لگانا ؛ جفت کرنا ؛ دو نسلوں کو ملانا ۔

Mix-hellene : (n) یونانی اور بربری نسل کا شخص ۔

Mix up : (v) (۱) ملانا ؛ اچھی طرح ملانا یا ملنا ۔ (۲) شامل کرنا ؛ الجھانا ؛ پھنسانا ۔ (۳) غلط مبحث کردینا ؛ گڈ مڈ کردینا ۔ (٤) (کسی مشتبہ یا قابل اعتراض معاملے میں) شریك ہونا ۔

Mix-up : (n) (۱) اختلاط ۔ (۲) آمیزہ ۔ (۳) گھمسان کی لڑائی ؛ دست بدست جنگ یا لڑائی ۔

Mixed : (a) (۱) ملاہوا ؛ مخلوط ۔ (۲) مختلف العناصر ؛ پچ میل ۔ (۳) (صحبت) جس میں ہر طرح کے لوگ (خصوصاً) مشتبہ رویہ کے ہوں ؛ بے امتیاز ۔ (٤) مخبوط ؛ بدحواس ۔ (٥) عورت ؛ مرد دونوں کے لئے ؛ مخلوط ۔ (٦) مدھوش ؛ بدمست ۔ (۷) (صورت) (حروف علت کی) آواز درمیانی ۔

Mixed bag : (n) قسم قسم کا سامان ؛ ایك میل یا کئی میل کا مال ۔

Mixed bathing : (n) عورتوں اور مردوں کا ایك جگہ نہانا ۔

Mixed marriage : (n) مخلوط شادی ۔

Mixed mathematics : (n) عملی ریاضی ؛ ریاضیات عملی ۔

Mixed metal : (n) بھرت ؛ مختلف دھاتوں کا مرکب ؛ کس کٹ ۔

Mixed metaphor : (n) استعارہ مخلوط ؛ بے جوڑ استعاروں کا اجتماع ۔

Mixed number : (n) عدد کسری ؛ کسر مرکب ۔

Mixed school : (n) مخلوط مدرسہ ؛ لڑکے اور لڑکیوں کا مخلوط مدرسہ ۔

Mixed train : (n) وہ ریل جس میں مال اور مسافر دونوں ہوں ۔

Mixedly : (adv.) مخلوط طور پر ؛ بے امتیاز ؛ پچ میل طور پر ۔

Mixedness : (n) مخلوط ہونا ؛ پچ میل ہونا ؛ بے امتیاز ہونا ۔

Mixen : (n) (۱) گھورا ؛ کوڑی ؛ کوڑے کا انبار (کسانوں کے باڑے میں) ۔ (۲) ایك گالی (عورت کے لئے) ۔

Mixer : (n) (۱) ملانے والا ؛ مرکب کرنے والا ؛ آمیزش کرنے والا ؛ آمیزندہ ۔ (۲) دوسروں سے ملنے والا ؛ ملنسار ؛ معاشر ۔ (۳) غیر نشہ آور مشروب ۔

Mixo - : (prefix) سابقہ بہ معنی "مخلوط" ۔

Mixochromosome : (n) مخلوط لونیہ ۔

Mixogamous : (a) مخلوط جفتہ ۔

Mixogamy : (n) مخلوط جفتی ۔

Mixolydian : (a) قدیم یونانی موسیقی میں سب سے بلند آہنگ طرز ۔

Mixotrophic : (a) مخلوط تغذیائی ۔

Mixtie-maxtie / Mixty-maxty / Mixter-maxter (a) بے ترتیب ؛ گڈ مڈ ۔

Mixtilinear : (a) مخلوط الخطوط ۔

Mixture : (n) (۱) ملانا ؛ مرکب محلول (دواؤں کا) ؛ مرکب دوا ؛ مکسچر ۔ (۲) (خارجی) آمیزش (دوچیزوں کا اس طرح ملنا کہ وہ ایک ذات نہ ہوں) ۔ (۳) پچ رنگا کپڑا ۔(٤) آمیزہ ۔ (٥) (موسیقی) ایک قسم کا آرگن باجے کا پردا ۔ (٦) ڈاک کی ٹکٹوں کا پیکٹ جو تول کر بیچا جاتا ہے ۔

Without mixture : خالص ۔

Mizen / Mizzen / Mizen-sail : (n) سہ مستول جہاز کے سب سے پچھلے مستول کا سب سے نچلا مربع بادبان ۔

Mizen-mast : (n) سہ مستولی جہاز کا سب سے پچھلا مستول ۔

Mizen-top : (n) سہ مستولی جہاز کے سب سے پچھلے مستول کا مچان ۔

Mizen-topgallant-mast : (n) Mizen-mast کے اوپر کا مستول ۔

Mizen-topmast : (n) نچلے Mizen-mast کے اوپر کا مستول ۔

Mizen-topsail : (n) Mizen-topmast سے لگا بادبان ۔

Mizen-yard : (n) سہ مستولی جہاز کے سب سے پچھلے مستول کا کھم ۔

Mizmaze : (n) ابلہ فریبی ؛ چکر میں ڈال دینا ۔

Mizzle : (v) پھوار پڑنا ؛ ترشح ہونا ؛ بوندا باندی ہونا ؛ ہلکی بارش ہونا ۔

Mizzle : (n) پھوار؛ ترشح ۔

Mizzle : (v) گڈ مڈ کردینا ؛ ابتر کردینا ؛ غلط خبر دینا ۔

Mizzle : (v) بھاگ جانا ؛ فرار ہوجانا ؛ چمپت ہوجانا ؛ چل دینا ۔

Mizzly : (a) (وہ موسم) جس میں ترشح ہو ۔

Mizzy : (n) کچھار ؛ لرزاں دلدل ؛ دلدل ۔

Mna : (n) (۱) مینا ؛ ایک یونانی رقم جو تقریباً چار پونڈ کے برابر ہوتی ہے (۲) قدیم یونان و مصر وغیرہ کے وزن کا پیمانہ ۔

Mneme : (n) (۱) (نفسیات) یاد ؛ حافظہ ۔ (۲) ہوش ۔

Mnemonic /-al : (a) (۱) حافظے کا ۔ (۲) ممد حافظہ ؛ حافظے میں مدد دینے والا ؛ تذکری ۔

Mnemonic : (n) (۱) ممد حافظہ ترکیب ۔ (۲) تذکریات ؛ فن تقویت حافظہ ۔

Mnemonically : (adv.) ممد حافظہ کے طور پر ۔

Mnemonician : (n) تقویت حافظہ کے فن یا اصول کا ماہر ۔

Mnemonics : (n) تقویت حافظہ کا اصول یا فن ؛ تذکریات ۔

Mnemonist : (n) دیکھو Mnemonician

Mnemotechny : (n) دیکھو Mnemonics

Mo : (a) زیادہ ۔

Mo : (n) Moment کا مخفف ۔

-mo : لاطینی ترتیبی عدد سے ماخوذ اصطلاحات کا آخری ہجا جو یہ ظاہر کرتاھے کہ ایك تاؤ کاغذ کتنےصفحوں میں موڑا گیا ھے ۔

Moa : (n) نیوزی لینڈ کا ایك معدوم نہ اڑ نے والا پرندہ ۔

Moabite : (n) مواب (Moab) سے متعلق جو ماوراء اردن کی سرحد پر رہتے تھے ۔

Moabite : (a) مواب یا مواب کے باشندے سے متعلق ۔

Moabitish : (a) مواب کے باشندوں کی طرح ۔

Moan : (n) (۱) کراہنے کی آواز ؛ آہ ۔ (۲) ھوا ، پانی وغیرہ کی غمناك یا غم آلود آواز ۔

Moan : (v) (۱) آہیں بھرنا؛ کراہنا ۔ (۲) کراہ کرکہنا ۔ (۳) فریاد کرنا ؛ (قسمت کو) رونا ۔ (٤) (مردے کو) رونا ؛ ماتم کرنا ؛ نوحہ کرنا ۔

Moanful : (a) درد انگیز ؛ پردرد ۔

Moanfully : (adv.) درد انگیز طور پر ؛ پردرد طور پر ۔

Moaningly : (adv.) آہیں بھرتے ھوئے ؛ کراہتے ھوئے ۔

Moat : (n) (قلع بندی) خندق ؛ کھائی ۔

Moat : (v) (قلعہ وغیرہ کو) خندق سے محصور کرنا ؛ چاروں طرف خندق بنانا ۔

Mob : (n) (۱) ادنیٰ طبقے کے لوگ ؛ عوام ؛ عوام الناس ۔ (۲) میلہ ؛ بھیڑ بھڑکّا ؛ بھیڑ بھاڑ ۔ (۳) مجمع عام ؛ اژدہام ؛ انبوہ ؛ جمع غفیر ؛ ھجوم ۔ (٤) (عام) چوروں یا جیب کتروں کا گروہ ؛ بلوائیوں کا گروہ ۔ (۵) (آسٹریلیا) مواشی کا گلہ ۔ (٦) Mobile کا مخفف ۔

Swell mob : سفید پوش اُچکے یا گرہ کٹ ۔

Mob : (v) (۱) (مجمع کا کسی شخص پر) ہلہ کرنا ؛ ہلہ بول دینا ؛ ٹوٹ پڑنا ؛ ستانا ۔ (۲) مجمع ھونا ؛ ٹھٹ لگنا ؛ اژدہام ھونا ۔ (۳) مجمع میں مل جانا ۔ (٤) برا بھلا کہنا ؛ گالی دینا ؛ جھاڑنا ۔ (۵) شکار کو اس طرح گھیرنا کہ وہ بھاگ نہ سکے ۔

Mob-cap : (n) عورتوں کی گھر پر پہننے کی ٹوپی جو سارے سر کو ڈھك لیتی تھی (اٹھارھویں اور انیسویں صدی) ۔

Mobbish : (a) مجمع عام کی طرح ؛ بے ترتیب ۔

Mobile : (n) عام لوگ ؛ عوام ؛ عوام الناس ۔

Mobile : (a) (۱) منقولہ ؛ نقل پذیر ؛ قابل حرکت ؛ حرکت پذیر ؛ حرکی ۔ (۲) متلون ؛ سیماب وش ؛ سیمابی ۔ (۳) (فوج) جو آسانی سے ایك جگہ سے دوسری جگہ منتقل ھوسکے ؛ نقل و حرکت کے لئے تیار ؛ سفری ؛ نقل پذیر ۔ (٤) سیلان پذیر ؛ سریع السیلان ۔

Mobiliary : (a) (۱) جائداد منقولہ سے متعلق ۔

Mobility : (n) حرکت پذیری ؛ سیلان پذیری ؛ نقل پذیری ؛ غیر مستقل مزاجی ؛ تلون ؛ حرکت کی صلاحیت ؛ نقل و حرکت کی صلاحیت ۔

Mobility : (n) ادنیٰ طبقے کے لوگ ؛ عوام ؛ عوام الناس ۔

Mobilizable : (a) قابل نقل و حرکت ؛ حرکت پذیر ؛ جو آسانی سے جنگ کے لئے تیار ھوسکے ۔

Mobilization : (n) (۱) اجتماع افواج ؛ بحری یا بری افواج کا جنگ کے لئے تیار ھونا ؛ لام بندی ۔ (۲) (قانون) غیر منقولہ جائداد کو منقولہ جائداد میں بدلنا ۔

Mobilize : (v) (۱) حرکت پذیر بنانا ؛ حرکت میں لانا ؛ گردش میں لانا ۔ (۲) (فوج یا بیڑے کو) جنگ کے لئے تیار کرنا ؛

جمع کرنا ؛ بحری اور بری فوج کا اجتماع کرنا ؛ لام بندی کرنا ۔ (۳) کسی عضو یا حصے کو دوسرے سے الگ کرنا تاکہ آپریشن میں آسانی ہو۔

Mobocracy : (n) حکومت عوام ؛ حکومت انبوہ ؛ انبوہ کردی ؛ انبوہ راج۔

Mobocrat : (n) (۱) حکومت عوام کا حامی ۔ (۲) بازاری لیڈر ۔

Mobocratic : (a) حکومت عوام کا یا اس سے متعلق۔

Mobsman : (n) (۱) ادنیٰ طبقے کا آدمی ۔ (۲) سفید پوش اچکا یا گرہ کٹ۔

Moccasin : (n) (۱) مکاسن ؛ ہرن کی کھال کا جوتا جو شمالی امریکا کے دیسی لوگ پہنتے ہیں ۔ (۲) مارسیاہ ؛ ایک قسم کا زہریلا سانپ۔

Moccasin flower /-plant : (n) پاپوش گل۔

Moccasin snake : (n) ایک قسم کا زہریلا سانپ ؛ مارسیاہ۔

Moccasined : (a) ہرن کی کھال کا جوتا پہنے ہوئے ۔

Mocha : (n) (۱) ایک قسم کا عتیق ؛ عتیق مخا ۔ (۲) ایک مسّاح پروانہ ۔

Mocha : (n) مخا ؛ بحیرۂ قلزم کے ساحل عرب کی ایک بندرگاہ۔

Mocha coffee : (n) مخا کا نفیس قہوہ۔

Mocha stone : (n) عتیق مخا ۔

Mochila / Mochilla : (n) (سپاہیوں کا یا مسافروں کا) تھیلا (جو زین سے لگا رہتا ہے)۔

Mochy : (a) مرطوب اور گرم۔

Mock : (a) نقلی ؛ جعلی ؛ جھوٹا ؛ بناوٹی ؛ مصنوعی۔

Mock : (n) (۱) تمسخر ؛ تضحیک ؛ مضحکہ ؛ استہزا ؛ ہنسی۔ (۲) قابل مضحکہ چیز ؛ قابل تحقیر چیز ۔ (۳) تلبیس ؛ جعل۔

Mock : (v) (۱) نقل کرنا ؛ نقل اتارنا ؛ منہ چڑانا ۔ (۲) مضحکہ اڑانا ؛ تضحیک کرنا ؛ استہزا کرنا ؛ مذاق اڑانا ؛ ہنسی اڑانا ؛ کھلّی اڑانا ۔ (۳) جوتی کی نوک پر مارنا ؛ پروانہ کرنا ؛ ٹھکرانا ؛ ہیچ سمجھنا ۔ (٤) بے وقوف بنانا ؛ دھوکہ دینا ۔ (٥) (مقدس چیزوں کا) استخفاف ؛ مضحکہ اڑانا ۔

Mock-auction : (n) (۱) ولندیزی نیلام (اس میں اس وقت تک قیمت کم کرتے رہتے ہیں جب تک کوئی خریدار نہ ملے)۔ (۲) ایک قسم کا فریبانہ نیلام جس میں حلیف اصلی بولی بڑھانے کے لئے بڑھاکر بولی دیتا رہتا ہے ۔

Mock-bird : (n) (۱) امریکا کا ایک پرندہ جو اوروں کی نقل کرتا ہے ۔ (۲) نقل کرنے والا پرندہ مثلاً توتا ۔

Mock-duck/-goose : (n) سور کا گوشت جو بطخ کے مسالے میں پکایا جائے ۔

Mock-heroic : (n) وہ مضحک نظم جس میں رزمیہ نظم کا خاکہ اڑایا جائے ؛ رزمیہ انداز کی مضحک نظم۔

Mock-heroic : (a) رزمیہ انداز کی نقل اتارنے والا یا والی۔

Mock-lead : (n) جست کا ایک مرکب۔

Mock-moon : (n) قمر کاذب۔

Mock-nightingale : (n) ایک قسم کا گانے والا پرند۔

Mock-orange : (n) نقلی نارنگی۔

Mock-rainbow : (n) ثانوی قوس قزح۔

Mock-sun : (n) آفتاب کاذب ؛ آفتاب کے ہالے (سر چشمۂ شمس) میں سب سے روشن مقام۔

Mock-turtle : (n) (۱) گائے کا سرا جو اس طرح بنایا جاتا ہے کہ دیکھنے میں کچھوا معلوم ہوتا ہے ۔ (۲) گائے کی سری کا شوربا کچھوے کے شوربا جیسا ۔

Mock-venison : (n) بکرے کی ٹانگ جو ہرن کے گوشت کی طرح پکاکر لٹکا دی جاتی ہے ۔

Mockable : (a) قابل تضحیك ؛ قابل استہزا ؛ نقل اتارے جانے کے لائق ۔

Mocker : (n) (۱) نقل اتارنے والا ؛ تضحیك کرنے والا ۔ (۲) دیکھو Mock-bird ۔

Mockery : (n) (۱) استہزا ؛ تضحیك ؛ کھلی ؛ ہنسی ؛ خندہ زنی ۔ (۲) قابل مضحکه چیز ؛ موضوع تمسخر ۔ (۳) (کسی چیز کی) نقل ؛ (ظاہری) چربا ۔ (٤) فضول حرکت ؛ حماقت ؛ مسخرا پن ۔

Mocking-bird : (n) دیکھو Mock bird

Mocking thrush : (n) امریکا کا طوطی ۔

Mockingly : (adv.) مضحکے کے طور پر ؛ استہزا کے طور پر ۔

Moco : (n) پہاڑی کابی (امریکا کا کترنے والا جانور) ۔

Mocock / Mocuck : (n) کھانا رکھنے کی ٹوکری یا بکس ۔

Mod : (a) Modern اور Moderato کا مخفف ۔

Modal : (a) (۱) صوری یا عرضی (ضد معنوی یا جوہری) ۔ (۲) (صرف و نحو) طرز فعل کے متعلق ؛ (حرف) صوری ۔ (۳) (قانون) مشروط ۔ (٤) (منطق) جہتی ؛ شرطی ۔ (٥) (موسیقی) راگ سے متعلق ۔

Modalism : (n) وہ سابیلی (sabellian) عقیدہ که باپ ، بیٹا اور روح القدس خدائے واحد کی مختلف حیثیتوں کے نام ہیں ؛ صوریت ؛ وحدت تثلیث کا عقیدہ ۔

Modalist : (n) اس عقیدے کا حامی یا پیرو که باپ ، بیٹا اور روح القدس خدائے واحد کی مختلف حیثیتوں کے نام ہیں ۔

Modalistic : (a) وحدت تثلیث کے عقیدے سے متعلق ۔

Modality : (n) (۱) صوریت ۔ (۲) جہت ۔ (۳) نہج ؛ طریقه ۔ (٤) ادائے فرض کا مقررہ طریقه ؛ ذمه داری پوری کرنے کے مقررہ شرائط ۔

Modally : (adv.) (۱) صوری اعتبار سے ۔ (۲) صوری حیثیت سے ۔ (۳) مشروط طور پر ۔ (٤) (منطق) از روئے جہت ۔

Mode : (n) (۱) طور ؛ طریق ؛ طرز ؛ ڈھنگ ؛ انداز ؛ اسلوب ۔ (۲) عام رواج ؛ وضع زمانه ؛ دستور ۔ (۳) (منطق) جہت (عدم یا وجود ، امکان یا وجود) ؛ شرط ؛ ضرب ۔ (٤) (موسیقی) دوقسموں کے سروں (میجر مائنر) میں سے ایك ؛ (عہد قدیم اور قرون وسطی کی موسیقی میں) طرز ؛ پردا ؛ راگ ۔ (٥) (ارضیات) ترکیب (چٹان) ۔ (٦) (ریاضیات) وضع ۔ (۷) لباس کی مقبول عام وضع ؛ فیشن ۔ (۸) (قواعد) صورت ۔

Mixed mode : مخلوط جہت ۔

The mode : لباس کی مقبول عام وضع ؛ فیشن ۔

Model : (n) (۱) (عمارت ، مشین وغیرہ کا) چھوٹا مجسمه ؛ مجسم نمونه ؛ نمونے کا ڈھانچه ؛ قالب ۔ (۲) موم یا مٹی کا ڈھانچا / مورتی ۔ (۳) (عمارت کا) طرز ؛ نقشه ؛ ساخت ؛ خاکه ۔ (٤) نمونه جس کی تقلید کی جائے ؛ اسوہ ۔ (٥) مصوروں کا معمول ؛ مصور یا سنگ تراش کے لئے نمونه بن کر بیٹھنے والا شخص ۔ (٦) وہ عورت جو پوشاك کی دکانوں پر کپڑے پہن کر خریداروں کو دکھاتی ہے ۔

Model : (v) (۱) (کسی چیز کا) موم یا مٹی کا ڈھانچا / مورتی بنانا ۔ (۲) ترتیب دینا ؛ تشکیل کرنا ۔ (۳) (کسی چیز کے) نمونے پر ڈھالنا ؛ طرز پر بنانا ۔(٤) (مصوروں کا) معمول بننا ۔ (٥) دکان پر کپڑے پہن کر خریداروں کو دکھانا ۔

Model : (a) قابل تقلید (نمونه) ؛ مکمل ؛ کامل ؛ مثالی ۔

Model drawing : (n) مثالی نقشه کشی ؛ نمونه کشی ۔

Model-room : (a) نمونه گھر ۔

Modeller : (n) ڈھانچه بنانے والا ؛ ترتیب دینے والا ؛ طرز پر بنانے والا ۔

Modelling : (n) نمونہ سازی ۔

Modellist : (n) نمونہ ساز ؛ ڈھانچہ بنانے والا ۔

Modena : (n) (۱) قرمزی ؛ قرمزی رنگ ؛ گہرا ارغوانی رنگ ۔ (۲) اٹلی کے ایک شہر کا نام ۔

Moderate : (a) (۱) اعتدال پسند ؛ معتدل خیالات کا ؛ معتدل ۔ (۲) اوسط درجے کا ؛ اچھا خاصا ؛ واجبی (قیمت) ۔

Moderate : (n) اعتدال پسند ۔

Moderate : (v) (۱) نرم کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ دھیما کرنا ؛ معتدل کرنا یا بنانا ؛ اعتدال پر لانا ۔ (۲) ہلکاھونا ؛ نرم پڑنا ؛ دھیما ہونا ؛ معتدل ہونا ؛ اعتدال پر آنا ۔ (۳) صدارت کرنا ۔

To moderate (in) a call : کسی پادری کی تقرری پر دستخط کرنے کے لئے بلائی گئی مجلس کی صدارت کرنا ۔

Moderately : (adv.) اعتدال کے ساتھ ؛ اوسط درجے کے لحاظ سے ۔

Moderateness : (n) اعتدال ؛ اوسط درجے کا ہونا ؛ اچھا خاصا ہونا ؛ واجبی ہونا ۔

Moderation : (n) (۱) معتدل کرنا یا ہونا ۔ (۲) اعتدال پسندی ؛ میانہ روی ؛ سلامت روی ؛ اعتدال ۔

In moderation : بدرجہ' اعتدال ؛ اعتدال سے یا اعتدال کے ساتھ ۔

Moderations : (n) (جامعہ آکسفورڈ میں) بی ۔ اے کی ڈگری کے امتحان کا پہلا حصہ ؛ ابتدائی سندی امتحان ۔

Moderatism : (n) اعتدال پسندی ۔

Moderatist : (n) اعتدال پسند ۔

Moderato : (n) (موسیقی) (ایک ہدایت) اعتدال سے ۔

Moderator : (n) (۱) ثالث ؛ پنچ ۔ (۲) مصالحت کرانے والا ۔ (۳) نگراں ؛ صدر ۔ (٤) (جامعہ آکسفورڈ) ابتدائی سندی امتحان کا ممتحن ؛ ناظر امتحان ۔ (٥) (کیمبرج) ریاضی سندی امتحان کے دو ممتحنوں میں سے ایک ۔ (٦) غیر مقلد عیسائی فرقے کی کسی مذہبی مجلس کا صدر ۔ (۷) معتدل گر ۔ (۸) جوہر متعاملہ میں نیٹرون کو کم کرنے کے لئے ڈالا جانے والا مادہ ۔

Moderator lamp : (n) وہ لیمپ جس میں تیل چڑھایا ، گھٹایا یا بڑھایا جاسکتا ہے ۔

Moderatorship : (n) (۱) ثالثی کا منصب ۔ (۲) صدارت ؛ ممتحنی ۔

Modern : (a) (۱) جدید ؛ زمانہ' حال کا ؛ دور حاضر کا ۔

Modern : (n) (۱) نئی روشنی کا شخص ؛ جدید یا نئے زمانے کا انسان ؛ نیا ۔ (۲) نیا مذاق یا نقطہ' نظر رکھنے والا ۔

Modern English : (n) وہ انگریزی جو عہد حاضر میں (تقریباً سنہ ١٤٥١ ء سے) بولی جاتی ہے ۔

Modern History : (n) جدید تاریخ ۔

Modern Greats : (n) (جامعہ آکسفورڈ) فلسفہ ؛ علم سیاست اور معاشیات میں آنرز ڈگری ۔

Modern shool/-part : (n) علوم جدید کا شبہ ۔

Modernism : (n) (۱) جدید خیال ؛ جدید خیالات ؛ جدید اصول ؛ (خصوصاً) مذہبی عقائد کو جدید طرز خیال کے مطابق کرنا ؛ جدت پسندی ؛ نئی روشنی ؛ تجدد ۔ (۲) زمانہ' حال کی اصطلاح ؛ جدید لفظ یا محاورہ ۔

Modernist : (n) (۱) نئی روشنی کا شخص ۔ (۲) (مذہبی عقائد میں) جدت پسند ؛ متجدد ۔

Modernity : (n) جدید ہونا ؛ جدید طرز ؛ جدید چیز ؛ جدیدیت ۔

Modernization : (n) زمانہ' حال کے مطابق بنانا ؛ زمانہ' حال کے رنگ میں رنگنا ۔

Modernize : (v) (۱) جدید طرز پر لانا ؛ زمانہ٭ حال کے رنگ میں رنگنا ۔ (۲) زمانہ٭ حال کا رنگ اختیار کرنا ۔

Modernizer : (n) جدید طرز پر لانے والا ۔

Modernly : (adv.) زمانہ٭ حال کے طرز پر ؛ زمانہ٭ حال میں ۔

Modernness : (n) جدید ہونا ؛ زمانہ٭ حال کے مطابق ہونا ۔

Modest : (a) (۱) بے ادّعا ؛ منکسر ؛ جو اپنی قابلیت کا اندازہ گھٹا کر کرتا ہو ۔ (۲) شرمیلا ؛ باحجاب ؛ چھپنے والا ۔ (۳) باحیا ؛ باعصمت ؛ پاکدامن ؛ لاجونتی ۔ (٤) (مطالبہ ، دعویٰ وغیرہ) واجبی ؛ معقول ۔ (٥) سیدھا سادا ؛ معمولی ۔

Modestly : (adv.) شرمیلے انداز سے ؛ سیدھے سادے طریقے سے ؛ خاکسارانہ ؛ منکسرانہ ۔

Modestness : (n) انکساری ؛ شرم یا حجاب ہونا ؛ پاک دامنی ۔

Modesty : (n) (۱) انکسار ؛ لحاظ ؛ حیا ؛ شرم ؛ لاج ؛ عصمت ؛ عفت ۔ (۲) نیک چلنی ؛ پاکدامنی ؛ انکسار ؛ خاکساری ۔ (۳) ایک قسم کا نقاب جو سینے کو ڈھانکنے کے لئے پہنا جاتا ہے ۔ (٤) سادگی ؛ سیدھا سادا ہونا ۔

Modicum : (n) مقدار قلیل ؛ تھوڑی سی مقدار ۔

Modifiability : (n) اعتدال پذیری ؛ تبدیل پذیری ؛ ترمیم پذیری ؛ تغیر وتبدل کی صلاحیت ۔

Modifiable : (a) اعتدال پذیر ؛ ترمیم پذیر ؛ تبدیل پذیر ۔

Modifiableness : (n) دیکھو Modifiability

Modification : (n) (۱) تعدیل ؛ تحدید ؛ قید ؛ بندش ۔ (۲) معتدل کرنا؛ ترمیم ؛ تغیرو تبدل ؛ اصلاح ۔ (۳) (اسکاچستانی قانون) تشخیص ؛ تعین ۔ (٤) (قواعد) لفظ کے مفہوم کو معین اور محدود کرنا ؛ (کسی) حرف علت کی آواز میں (i) یا (u) کی آواز مدغم کرنا ۔

Modificative : (a) ترمیمی ؛ ترمیم کرنے والا ؛ معتدل کرنے والا ؛ (لفظ کے مفہوم کو) معین اور محدود کرنے والا ۔

Modificative : (n) ترمیم کرنے والی چیز ؛ وہ لفظ یا جملہ جو لفظ کے مفہوم کو معین اور محدود کرتا ہے ۔

Modificatory : (a) ترمیمی ؛ معتدل کرنے والا ۔

Modifier : (n) معتدل کرنے والا ؛ ترمیم کرنے والا ؛ ہلکا کرنے والا ؛ تبدیلی پیدا کرنے والا ۔

Modify : (v) (۱) معتدل کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ شدت کم کرنا ۔ (۲) (فلسفہ) مخصوص طرز دینا ۔ (۳) ترمیم کرنا ؛ جزوی تغیروتبدل کرنا ۔ (٤) تشخیص کرنا ؛ تعین کرنا ۔ (٥) (قواعد) لفظ کے مفہوم کو معین اور محدود کرنا ۔ (٦) حرف علت کی آواز میں (i) یا (u) کی آواز مدغم کرنا ۔

Modillion : (n) کارنتھی طرز کی کارنس میں آگے کو نکلا ہوا بریکٹ ۔

Modiolar : (a) محور حلزونیہ سے متعلق ۔

Modiolus : (n) (تشریح) محور حلزونیہ ؛ وہ مخروطی محور جس کے گرد حلزونیہ (صدف گوش) ہوتا ہے ۔

Modish : (a) (۱) طرحدار ؛ پابند و ضع یا فیشن (شخص) ۔ (۲) مقبول عام وضع کے مطابق ؛ فیشن کے مطابق (چیز) ۔

Modishly : (adv.) فیشن کے مطابق ؛ فیشن کے لحاظ سے ۔

Modishness : (n) فیشن کے مطابق ہونا ۔

Modiste : (n) عورتوں کی پوشاک اور ٹوپیاں بنانے اور بیچنے والے ۔

Modius : (n) (۱) روم کا غلہ ناپنے کا ایک پیمانہ جو 0.96 پیک کے برابر ہوتا ہے ۔ (۲) لمبی استوانہ ٹوپی یا سر کا لباس (جو بعض قدیم صناعی میں دیوتاؤں کے سروں پر دکھائے جاتے ہیں) ۔

Mods : (n) — Moderations کا مخفف۔

Modular : (a) — مقیاسہ یا مقیاس سے متعلق۔

Modulate : (v) — (۱) (معیار) گھٹانا یا بڑھانا ؛ کمی بیشی کرنا ؛ ٹھیک ترتیب پر لانا ۔ (۲) کسی چیز کا تناسب سے بدلنا یا گھٹانا ۔ (۳) (موسیقی) ایک سر گم سے دوسرے سر گم میں تبدیل کرنا ۔ (٤) آواز کو خاص امتداد پر لانا ؛ سر ٹھیک کرنا ۔ (٥) (تلغرافی مواصلات) (موج کی) سمت کو بدلنا (دوسری کم ارتعاش والی موج کے مطابق) ۔

Modulation : (n) — (۱) متناسب تبدیلی ؛ معیار کے مطابق کمی بیشی ۔ (۲) سُر ٹھیک کرنا ؛ آواز کا اتار چڑھاؤ ؛ زیروبم ۔ (۳) (مجازاً) الفاظ کا مترنم استعمال ۔ (٤) (تعمیرات) مقیاسہ کے ذریعے طرز تعمیر کو متناسب بنانا ۔ (٥) (تلغرافی مواصلات) موج کی خصوصیت کی تبدیلی کا عمل ۔

Modulator : (n) — (۱) (موسیقی) نقشہ جس میں آواز کے گھٹانے بڑھانے کی تفصیل ہوتی ہے ۔ (۲) گھٹانے بڑھانے والا ؛ زیروبم کنندہ ۔

Module : (n) — (۱) (تعمیرات) (تناسب ظاہر کرنے کے لئے) طول کی اکائی (خصوصاً پیل پائے کا نصف قطر) ؛ مقیاسہ ۔ (۲) ناپنے کی اکائی یا معیار ۔ (۳) خلائی جہاز کا وہ حصہ جو الگ ہوکر آزادانہ کام کرتا ہے ۔ (٤) پیداواری اکائیوں میں سے ایک جس میں ایک ساخت کی چیزیں بنائی جاتی ہیں ۔ (٥) (تعمیرات) ابعاد ثلاثہ وغیرہ ناپنے کی ایک اکائی ۔

Modulus : (n) — (۱) (ریاضیات) معینہ مضروب فیہ (خاص طور پر وہ مضروب فیہ جو نیپری لوگارتھم کو معمولی لوگارتھم میں تحویل کرنے کے لئے کام آتا ہے) ۔ (۲) معیار (قوت اور کام کا تناسب) ۔ (۳) (طبیعیات) طبعی اثر اور اسکو پیدا کرنے والی قوت کے درمیان نسبت ظاہر کرنے والا ثابتہ ۔

Modus : (n) — (۱) طریقہ ؛ طرز ۔ (۲) دہ یکی کے بجائے نقد ادائی ۔

Modus agendi : (n) — طریقہٴ عمل ؛ طرز عمل ۔

Modus operandi: (n) — طرز عمل ؛ طریق عمل ؛ طریق کار ۔

Modus vivendi : (n) — (امور متنازعہ کا) عارضی تصفیہ ؛ (معاملات زیر تحقیقات کا) بالفعل تصفیہ ؛ موقّت تصفیہ ۔

Moeso-goth : (n) — گاتھی قوم جو چوتھی اور پانچویں صدی عیسوی میں Moesia میں رہتی تھی ۔

Moet : (n) — ایک قسم کی شیمپین (شراب) ۔

Mofette : (n) — (۱) گندی اور بدبودار گیس کی تبخیر ۔ (۲) وہ غار جس سے گندی اور بدبو دار گیس نکلتی ہے ۔

Mofussil : (n) — (۱) مفصلات ۔ (۲) اضلاع ؛ صدر مقام سے دور کے مقامات ۔

Mogul : (n) — (۱) مغل ؛ منگولی ۔ (۲) (جمع) بہترین قسم کے تاش کے پتے ۔ (۳) (مجازاً) بڑا آدمی ؛ مطلق العنان بادشاہ ۔ (٤) بڑا تاجر ۔

The (Great or grand) Mogul : — خاندان مغلیہ کے بادشاہوں کا خطاب ؛ مغل اعظم ؛ شہنشاہ دہلی ۔

Mogul : (a) — مغل نسل کا ؛ خاندان مغلیہ سے متعلق ۔

Moguntine : (a) — (جرمنی کے) (Mainz) سے متعلق ؛ وہاں کی چھپائی کے فن سے متعلق ۔

Mohair : (n) — (۱) انگورہ کی بکری کے بالوں سے بنی نرم اور ملائم اون ۔ (۲) انگورہ کی بکری کے بالوں سے بنی اون کا دھاگا ۔ (۳) کپڑا جو اس سے بنتا ہے ۔

Mohammedan : (a) — اسلامی ۔

Mohammedan : (n) — مسلمان ؛ مسلم ۔

Mohammedanism : (n) — اسلام ؛ دین اسلام ؛ مذہب اسلام ۔

Mohawk : (n) (۱) موہاک ؛ امریکا کے اصلی باشندوں کی ایک قوم ۔ (۲) موہاکی ؛ قوم موہاک کی زبان ۔ (۳) برف پر پھسلنے کے کھیل ؛ Skating میں ایک خاص حرکت ۔

Mohican / Mohigan : (a) موہی کن (Mohican) سے متعلق ۔

Mohican : (n) شمالی امریکا کی ایک جنگجو قوم ۔

Moho : (n) پیلے پروں والا ایک نایاب پرندہ ۔

Mohock / Mohawk : (n) امیر خاندان کے بدمعاش جو اٹھارھویں صدی میں رات کو لندن کی گلیوں میں رہزنی کرتے تھے ؛ شریف بدمعاش ۔

Mohoohoo : (n) سفید گینڈا ۔

Mohorovicic discontinuity / Moho : (n) قشر ارض اور غلافی چٹانوں کے درمیان عدم تسلسل جو سطح سمندر سے تقریباً سات میل نیچے واقع ہوتا ہے ۔

Mohur : (n) مُہر ؛ گنی ؛ کلدار اشرفی ۔

Moidore : (n) (۱) برازیل اور پرتگال کا طلائی سکہ جس کا 4.93 گرام وزن ہوتا ہے ۔ (۲) مائڈور ۔

Moiety : (n) (۱) (قانون) نصف ؛ نیم ؛ آدھا ۔ (۲) کسی چیز کے دو حصوں میں سے ایک ۔ (۳) زوج ؛ شوہر ؛ بیوی ۔

Moil : (n) (۱) سخت محنت ؛ مشقت ۔ (۲) شورش ؛ ہنگامہ ؛ افراتفری ۔

Moil : (v) (۱) بیل کی طرح کام کرنا ؛ ناگوار (کام میں عرق ریزی کرنا ؛ محنت و مشقت کرنا ۔ (۲) پریشان ہونا ؛ گھبرانا ۔ (۳) جھگڑا کرنا ۔

Moil : (n) (کان کنی) زمین کو ٹھیک ٹھیک کاٹنے کا ایک اوزار ۔

Moil : (n) بے سینگ گائے یا بیل ۔

Moire : (n) لہر یا ریشم ؛ ابری ریشم ۔

Moire : (n) (۱) ابری یا لہری (ریشم) ۔ (۲) لہر دار (دھات کا) برتن وغیرہ جس کی سطح پر پانی کی سی لہریں نظر آئیں ۔

Moire : (n) ابری یا لہرنے کی طرز ۔

Moire antique : (n) لہر یا ریشم ؛ ابری ریشم ۔

Moist : (a) (۱) نم ؛ مرطوب ؛ تر ؛ سیلا ؛ گیلا ۔ (۲) (موسم وغیرہ) بارش کا ؛ بارانی ۔ (۳) (مرضیات) جس میں رطوبت خارج ہوتی ہے ؛ ریزشی ؛ رطوبت ریز ۔ (٤) (طب) (اسماع الصدر میں) ایسی آواز جس سے معلوم ہو کہ کسی جگہ رطوبت جمع ہوگئی ہے ۔

Moisten : (v) (۱) گیلا کرنا ؛ سیلا کرنا ؛ مرطوب کرنا ؛ ترکرنا ؛ نم کرنا ۔ (۲) نم ہونا ؛ گیلا ہونا ؛ مرطوب ہونا ؛ تر ہونا ؛ سیلنا ؛ سیل جانا ۔

To moisten one 's clay : پینا ؛ حلق ترکرنا ۔

To moisten the lips/- throat etc : حلق ترکرنا ؛ ہونٹ ترکرنا ۔

Moistener : (n) نم کرنے والا ؛ ترکرنے والا ۔

Moistless : (a) بے رطوبت ؛ خشک ؛ سوکھا ۔

Moistly : (adv.) نمی کے ساتھ ؛ نم کر کے ۔

Moistness : (n) نمی ؛ تری ؛ رطوبت ؛ گیلاپن ؛ سیلاپن ؛ سیلن ۔

Moisture : (n) نمی ؛ رطوبت ؛ گیلاپن ؛ تری ؛ سیلاپن ۔

Moistureless : (n) خشک ؛ سوکھا ؛ بے رطوبت ؛ نمی سے خالی ۔

Moisturize : (v) نم کرنا (خصوصاً روغن و غازہ وغیرہ کا) ۔

Moisturizer : (n) نم کرنے والا روغن وغیرہ ۔

Moisty : (a) نم ؛ مرطوب ؛ گیلا ؛ تر ۔

Moither / Moider : (v) (۱) پریشان ہونا ؛ فکر مند ہونا ؛ پریشان کرنا ؛ ناک میں دم کرنا ۔ (۲) بہکی بہکی باتیں کرنا ؛ بے ربط گفتگو کرنا ۔ (۳) سخت محنت کرنا ؛ جانفشانی کرنا ۔

Moke : (n) (۱) جال کا پھندا یا سوراخ ۔ (۲) (جمع) بید کی بنی ہوئی چیزیں ۔

Moke : (n) گدھا ؛ خر ۔

Mola : (n) جنین کاذب ؛ لحمی ابھار جو رحم میں ہوجاتا ہے ۔

Molar : (a) (۱) پیسنے والا ۔ (۲) داڑھ سے متعلق ۔

Molar : (n) داڑھ ۔

False molar : وہ داڑھ جو دودھ کے دانت کے بعد نکلتی ہے ۔

True molar : وہ داڑھ جو سن بلوغ میں نکلتی ہے (لیکن کسی دودھ کے دانت کی جگہ نہیں نکلتی ہے) ۔

Molar : (a) (۱) بڑی کمیت (مادہ) پر عمل کرنے والا ؛ بڑی کمیت مادہ کے ذریعے سے عمل کرنے والا ؛ بڑے مجموعوں میں واقع ہونے والا ۔ (۲) متعلق کمیت مادہ ۔

Molary : (a) چبانے والا ؛ پیسنے والا ۔

Molasse : (n) (ارضیات) طبقہ اوسط کا ایک پتھر جو Alps اور Jura کے درمیان پایا گیا تھا ۔

Molasses : (n) (۱) راب ۔ (۲) شیرہ ۔

Mole : (n) تل ؛ خال ؛ مسّا ؛ پیدائشی موہکا ۔

Mole : (n) (۱) چھچھوندر ؛ کورموش ؛ موشک ۔ (۲) (مجازاً) اندھیرے میں کام کرنے والا ؛ خفیہ کام کرنے والا ؛ ناقص بینائی والا ۔ (۳) زمین دوز نالی بنانے والے ہل کا پھل ۔ (٤) (جمع) ایک قسم کے موٹے سوتی کپڑے کا جامہ ۔

Mole : (n) (۱) سنگین عمارت جیسے گودی یا راستہ جو پانی کے بیچ میں بنایا جائے ۔ (۲) مصنوعی بندر گاہ ۔

Mole : (n) دیکھو Mola

Mole : (v) زمین دوز راستہ بنانا یا طے کرنا ۔

Mole : (n) (کیمیا) کمہ ؛ مول ؛ کسی خاص مادے کی وہ مقدار جس کی گرام میں کمیت تعداد کے لحاظ سے اتنی ہو جتنا کہ اس کا سالماتی وزن ۔

Mole : (n) ایک قسم کی مسالے دار چٹنی ۔

Mole-cast : (n) مٹی کا ڈھیر جو چھچھوندر لگاتی ہے۔

Mole-cricket : (n) حفار ؛ لکھوری ۔

Mole-head : (n) گھاٹ کا باہری حصہ ۔

Mole-hill / Molehill : (n) دیکھو Mole cast

To make a mountain (out) of a mole-hill : رائی کا پربت بنادینا ؛ چھوٹی سی رکاوٹ کو بہت بڑھا چڑھا کر دکھانا ۔

Mole-rat : (n) گھونس ؛ چھچھوندر ۔

Molecular : (a) سالماتی ؛ سالمی ؛ سالمہ مادے سے متعلق ۔

Molecular compound : (n) سالماتی مرکب ۔

Molecular distillation : (n) سالماتی کشید ۔

Molecular formula : (n) سالماتی ضابطہ ۔

Molecular heat : (n) سالماتی حرارت ۔

Molecular spectrum : (n) سالماتی طیف ۔

Molecular volume : (n) سالمی حجم ۔

Molecular weight : (n) سالمی وزن ؛ سالماتی وزن ؛ وزن سالمہ ۔

Molecularity : (n) سالمیت ؛ سالمے کی خاصیت ۔

Molecularly : (adv.) سالمے کے طور پر ۔

Molecule : (n) (۱) سالمہ ؛ سالمہ مادہ ۔ (۲) ذرہ ؛ ریزہ ۔

Molendinar : (a) چکی یا چکی والے سے متعلق ۔

Molendinar : (n) داڑھ ۔

Molendinary : (a) چکی یا چکی والے سے متعلق ۔

Molendinary : (n) داڑھ ۔

Moleskin : (n) (۱) چھچھوندر کی کھال یا سمور ۔ (۲) ایک قسم کا موٹا سوتی کپڑا جو رنگنے سے پہلے چکنا کرلیا جاتا ہے ۔ (۳) اس قسم کے کپڑے کا بنا پاجامہ ۔

Molest : (v) ستانا ؛ دق کرنا ؛ چھیڑنا ؛ حیران کرنا ؛ پریشان کرنا ۔

Molestation : (n) چھیڑ ؛ ستانا ؛ دق کرنا ۔

Molester : (n) ستانے والا ؛ دق کرنے والا ؛ پریشان کرنے والا ۔

Molimen : (n) (۱) (مرضیات) نظام جسمانی کے فطری تفاعل کو انجام دینے کا عمل خصوصاً حیض میں ۔ (۲) حیض کے دوران یا اس سے پہلے ہونے والی تکلیف یا بے چینی ۔

Moline : (a) (نقابت) چکی کے اوپری پاٹ کو سہارا دینے والے لوہے کے سروں کی مانند پھیلا ہوا اور خمیدہ ۔

Moline : (n) دیکھو Cross-moline

Cross moline : ایک قسم کی صلیب جس کا ہر بازو دو پھیلے ہوئے اور خمیدہ سروں پر ختم ہوتا ہے ۔

Molinism : (n) مولینی عقیدہ ؛ یہ عقیدہ کہ توفیق یا فضل ربانی خلوص نیت یا حسن عقیدت پر موقوف ہے ۔

Molinism : (n) مولینی عقیدہ؛ تسلیم و رضا ؛ یہ عقیدہ کہ روحانی ترقی صرف اسی وقت ممکن ہے کہ جب مشیت ایزدی کے آگے سر تسلیم خم کردیا جائے ۔

Molinist : (n) مولینی عقیدے کا معتقد ۔

Molinist : (n) مولینی عقیدہ؛ تسلیم و رضا کا معتقد ۔

Moll : (n) (۱) عورتوں کا نام ۔ (۲) قحبہ ؛ رنڈی ۔ (۳) قزاق کی محبوبہ ؛ ملاح کی معشوقہ ۔

Moll-buzzer : (n) جیب کترا جس کا شکار عورتیں ہوتی ہیں ۔

Mollicrush : (v) جیلی بنادینا ؛ چورنا ۔

Mollifiable : (a) ٹھنڈا کرنے کے لائق ؛ قابل فرو ۔

Mollification : (n) ٹھنڈا کرنا ؛ فرو کرنا ؛ نرم کرنا ؛ شدت کم کرنا ؛ ملائم کرنا یا ہونا ؛ تسکین ؛ تخفیف ۔

Mollifier : (n) ٹھنڈا کرنے والا ؛ شدت کم کرنے والا ؛ مُسکِّن ۔

Mollify : (v) ٹھنڈا کرنا ؛ فرو کرنا ؛ شدت کم کرنا ؛ نرم کرنا ؛ ملائم کرنا ۔

Mollities : (n) (طب) نرم کرنے والا ۔

Mollusc / Mollusk : (n) صدفہ ؛ صدف نما جانور ؛ سیپ ؛ گھونگا ؛ نرم تن ؛ رخوہ ۔

Mollusca : (n) حیوانات صدفیہ ؛ نرم تناں ۔

Molluscan : (a) صدفی ؛ رخوی ۔

Molluscoid : (a) صدفہ نما ؛ صدف نما ؛ رخوہ نما ۔

Molluscoidea / Molluscoida : (n) صدفہ نمایان ۔

Molluscous : (a) (۱) صدفی ۔ (۲) (مجازاً) پلپلا ؛ غیر فقری ؛ بے ریڑھ کا ۔

Molly : (n) (۱) پیار کا ایک نام ؛ میری ۔ (۲) قحبہ ؛ رنڈی ۔ (۳) زنانہ صفت ؛ مرزا پھویا ۔

Molly-coddle : (n) زنان نتری ؛ بودا ؛ زنانہ ۔

Molly-coddle : (v) دلار کرنا ؛ لاڈ کرنا ؛ لاڈ و ناز سے پرورش کرنا ؛ ناز برداری کرنا ۔

Molloy-cotton-tail : (n) امریکی لومڑی ۔

Molly maguire : (n) آئرستان کی خفیہ سوسائٹی کا رکن جو ۱۸٤۳ ء میں لوگوں کو لگان دینے سے روکنے کے لئے قائم کی گئی تھی ۔

Mollycot : (n) وہ مرد جو گھر کی عورتوں کے کام میں دلچسپی لیتا ہے اور اسے کرتا ہے ۔

Moloch : (n) (۱) مولوک ؛ ایک کنعانی بت جس پر بچوں کی قربانی چڑھائی جاتی تھی ۔ (۲) شیاطین میں سے ایک ۔ (۳) (مجازاً) جو بے گناہوں کی قربانی کا طالب ہو ۔ (٤) آسٹریلیا کا خار دار گرگٹ ۔

Molochize : (v) قربانی دینا ؛ قربان کرنا ۔

Molossian : (a) مولوشیا (Molossia) سے متعلق ۔

Molossian : (n) مولوشیا کا باشندہ ۔

Molossian dog /-hound : (n) میسٹف (کتا) کی ایک قسم ۔

Molossus / Moloss : (n) شعر کا ایک خاص رکن جس میں تین لمبی ہجائیں ہوتی ہیں ۔

Molotov bread-basket : (n) ایک قسم کا ڈبہ جس میں آتش گیر اور آتش زن بم رکھے رہتے ہیں ۔

Molotov-cocktail : (n) آتش زن دستی بم ۔

Molten : (n) (۱) گداختہ ؛ پگھلا ہوا ۔ (۲) (بت وغیرہ) پگھلا کر اور قالب میں ڈھال کر بنایا ہوا ۔ (۳) گرم دہکتا ہوا ۔

Moltenly : (adv.) پگھلی ہوئی چیز کی مانند ۔

Molto : (adv.) (موسیقی کی ہدایت) بہت ۔

Molucca : (n) جزیروں کے ایک مجموعے کا نام ۔

Molucca-bean : (n) ایک قسم کا پھل ۔

Moly : (n) (۱) ایک فرضی بوٹی جس کا ذکر افسانوں میں آتا ہے اور دافع سحر سمجھی جاتی ہے ؛ طلسمی بوٹی ۔ (۲) ایک قسم کا خود رو لہسن ؛ جنگلی لہسن ۔

Molybdate : (n) مولیبڈینم کے ترشے کا نمک ۔

Molybdenite : (n) مولیبڈینم کا ڈائی سلفائیڈ ۔

Molybdenum : (n) (کیمیا) مولیبڈینم (عنصر ، دھات) ۔

Molybdic : (a) (۱) مولیبڈینم سے ماخوذ ؛ جس میں مولیبڈینم ہو ۔ (۲) (ایسے مرکبات) جس میں مولیبڈینم کی گرفت اونچی ہوتی ہے ۔

Molybdite : (n) مولیبڈینم کا ٹری آکسائڈ (Trioxide) ۔

Molybdous : (a) (ایسے مرکبات) جس میں مولیبڈینم کم گرفتہ ہوتا ہے ۔

Mom : Momma کا مخفف ۔

Mombie : (v) (۱) برا سلوک کرنا ؛ گالیاں دینا ؛ ابتری ڈالنا ۔ (۲) حیران کرنا ؛ ابتر کرنا ۔ (۳) بے ترتیبی کی

Moment of momentum : (n) (گردش کرتے ہوئے کسی جسم کا) معیار حرکت اور محور سے اس کی دوری کا حاصل ضرب ۔

Momental : (a) (۱) (متروک) ناپائیدار ۔ (۲) (ریاضی) معیار حرکت سے متعلق ۔

Momentarily : (adv.) بھر ساعت ؛ دم بھر کے لئے ؛ عارضی طور پر ۔

Momentariness : (n) دم بھر کا ہونا ؛ آنی ہونا ؛ عارضی ہونا ؛ نا پائیداری ۔

Momentary : (a) (۱) عارضی ؛ وقتی ۔ (۲) دم بھر کا ؛ لمحے کا ؛ آنی ۔

Momently : (adv.) (۱) دم بدم ؛ لحظہ بہ لحظہ ۔ (۲) ہر ساعت ؛ ہرلحظہ ؛ ہردم ؛ ہرآن ۔ (۳) ایک منٹ کے لئے ؛ ایک لمحے کے واسطے ۔

Momentous : (a) مہتمم بالشان ؛ نہایت اہم ؛ عظیم ؛ خطیر ۔

Momentously : (adv.) اہمیت کے ساتھ ؛ مہتمم بالشان طریقے سے ۔

Momentousness : (n) اہمیت ؛ عظمت و شان ۔

Momentum : (n) (۱) (میکانیات) حرکت کا معیار اثر ؛ معیار حرکت (جسامت اور رفتار کا حاصل ضرب) ۔ (۲) زور حرکت ؛ زور جو حرکت سے پیدا ہو ۔

Momma : (n) دیکھو Mamma

Momme : (n) جاپانی ناپ تول کا پیمانہ جو 3.75 گرام کے برابر ہوتا ہے ۔

Mommer : (n) (عام) ناٹک والا ؛ ناٹک کا ایکٹر ؛ بہروپیا ۔

Momus : (n) (۱) مومس ؛ یونانی دیومالا میں تضحیک کا دیوتا ۔ (۲) عیب جو ؛ حرف گیر ؛ نکتہ چیں ؛ خردہ گیر ۔

A daughter, disciple of momus : مسخرہ ؛ دل لگی باز ۔

حالت میں لپیٹ کر چھپا دینا ۔

Momble : (n) ابتری ۔

Moment : (n) (۱) دقیقہ ؛ لمحہ ؛ لحظہ ؛ منٹ ؛ آن ؛ پل ؛ دم ۔ (۲) اہمیت ؛ قدر و منزلت ؛ وقعت ۔ (۳) (مجازاً) موڑ ۔ (٤) معیار اثر ۔ (٥) کسی پیچیدہ تصوری ہستی کے عناصر میں سے ایک ۔

At the moment : اسی وقت ۔

For the moment : فی الحال ؛ ابھی ۔

One moment : ایک منٹ ۔

On the spur of the moment : فوراً ؛ فی البدیہہ ؛ بے سوچے سمجھے ۔

The moment : مناسب موقع ۔

The moment : جس وقت ۔

The moment of a force/- velocity : قوت کا معیار اثر ۔

This moment : (۱) فوراً ۔ (۲) مشکل سے ایک لمحہ پہلے ۔

To the moment : وقت پر ۔

To the moment : پورے طور پر ۔

Moment-axis : (n) وہ خط جو اپنی لمبائی اور سمت سے بالترتیب جفت کا معیار اثر ظاہر کرتا ہے ۔

Moment of a couple : (n) دو مخالف قوتوں کی عمودی دوری اور ان میں سےکسی ایک کا حاصل ضرب ۔

Moment of a force : (n) قوت کا معیار اثر ۔

Moment of inertia : (n) جمودی معیار اثر ۔

Mona : (n) افریقه کا دراز دم والا چھوٹا بندر ۔

Monanchal / Monacal : (a) راہبانه ؛ خانقاہی ۔

Monachism : (n) رہبانیت ؛ رہبان ؛ قلندری ؛ راہبانه زندگی ۔

Monachist : (n) رہبانیت کا حامی ۔

Monacid : (a) (کیمیا) یك تیزابی ؛ یك گرفته ؛ یك اساسی تیزاب کے سالمے کو سیر کرنے کی قوت رکھنے والا ۔

Monad : (n) (۱) اکائی ؛ ایك ۔ (۲) وجود کی اکائی یا واحده ؛ جوہر واحد ۔ (۳) (حیاتیات) ابتدائی جسمیه جس کے ارتقا سے تمام اجسام بنتے ھیں ؛ جسمیه اولیٰ ؛ ساده نامیه ؛ یك خلوی نامیه ۔ (٤) (حیاتیات) عنصر جس کے جوھر فرد کی قوت ترکیبی ایك ھو یعنی جو ہائیڈ روجن کے ایك جوہر فرد سے مرکب ھوسکے ۔ (٥) (حیوانیات) ایك حوین اولیٰ ۔

Monad : (a) یك گرفته ؛ اِکہری قوت ترکیبی رکھنے والا ۔

Monad-deme : (n) (حیوانیات) خلیوں کا ایك غیر ممیز مجموع ۔

Monadelph : (n) ایك گچھے کا حامل زر رکھنے والا پودا ۔

Monadelphia : (n) وہ پودے جس کا حامل زر ایك گچھے کا ھوتا ھے ۔

Monadelphiam/-phous : (a) (۱) (نباتیات) ایك گچھے کا (حامل زر) ۔ (۲) ایك گچھے کا حامل زر رکھنے والا (پودا) ۔

Monadic : (a) (۱) اکائی کا ؛ واحدی ؛ جوہر واحد کا ؛ اکہری قوت ترکیبی رکھنے والا (جوھر فرد) ۔ (۲) جوہر واحد کے نظریے سے متعلق ۔

Monadical : (a) اکائی کا ؛ واحدی ۔

Monadiform : (a) ابتدائی جسمیه کی شکل کا ؛ یك خلوی نامیه کی طرح ۔

Monadism : (n) جوہر واحد کا نظریه ؛ نظام واحدات ؛ واحدیت ۔

Monadology : (n) نظریهٔ واحدت ۔

Monal : (n) کلغیا چکور ؛ منال ۔

Monamide : (n) (کیمیا) امونیا کے تین ہائیڈرو جنی جوھروں میں سے ایك کے ہٹنے سے بننے والا امائیڈ (amide) ۔

Monamine : (n) (کیمیا) وہ امین (Amine) جو امونیا کے تین ہائیڈرو جن کے جوھروں میں سے ایك کے تبادلے سے بنتا ھے ۔

Monandria : (n) (نباتیات) یك نری پودے ۔

Monandrous : (a) یك نره ؛ یك زر ریشی ؛ یك حامل زر ۔

Monandry : (n) یك شوہری دستور ؛ یه دستور که ایك عورت کا صرف ایك شوہر ھو ۔

Monarch : (n) (۱) سلطان ؛ خود مختار فرمانروا ؛ شاہ یا شہنشاہ ؛مطلق العنان فرمانروا ۔ (۲) حاکم اعلیٰ ؛ سردار ۔ (۳) (مجازاً) مالك و مختار ۔ (٤) ایك قسم کی بڑی سیاہ اور سرخ تتلی ۔

Monarch : (v) سلطانی کرنا ؛ شہنشاہی کرنا ۔

Monarch : (a) (نباتیات) یك خشبیه ؛ ایك ہی چوب ریشه رکھنے والا ۔

Monarchal / Monarchial : (a) شاہانه ؛ فرمانروایانه ۔

Monarchian : (n) دوسری اور تیسری صدی عیسوی کا وہ بدعتی جو نظریهٔ تثلیث کا منکر تھا ۔

Monarchian : (a) نظرینه تثلیث کے منکر سے متعلق ؛ نظریهٔ تثلیث سے متعلق ۔

Monarchianism : (n) نظریهٔ تثلیث سے انکار ۔

Monarchic : (a) شاہی ؛ سلطانی ؛ شخصی حکومت کا ؛ مطلق العنان (حکومت کا) ۔

**Monarchical : (a)** (۱) مطلق العنان حکومت کی طرح کا ؛ بادشاہی ۔ (۲) شاہی ؛ سلطانی ۔ (۳) شہنشاہ سے متعلق ۔ (٤) مطلق العنان ۔

**Monarchically : (adv.)** مطلق العنان حکومت کے طریقے سے ۔

**Monarchism : (n)** بادشاہ پرستی ؛ شاہ پسندی ؛ شخصی حکومت ؛ شاہی نظام حکومت ۔

**Monarchist : (n)** شاہ پسند ؛ شخصی حکومت کا حامی ۔

**Monarchist : (a)** بادشاہ پرستی سے متعلق ؛ شخصی حکومت کی حمایت کرنے والا ۔

**Monarchize : (v)** بادشاہت کرنا ؛ سلطنت کرنا ۔

**Monarchy : (n)** شاہی حکومت ؛ سلطنت ؛ حکومت مطلق العنان ؛ شخصی حکومت ؛ بادشاہی ۔

Absolute or despotic monarchy : مطلق العنان ؛ بادشاہت جس میں بادشاہ کی مرضی سب سے مقدم ہوتی ہے ۔

Constitutional monarchy : آئینی بادشاہت ؛ بادشاہت جس میں بادشاہ دستور کے مطابق حکومت کرتا ہے ۔

Elective monarchy : منتخب بادشاہی ؛ وہ بادشاہت جس میں بادشاہ منتخب کیا جاتا ہے ۔

Hereditary monarchy : موروثی بادشاہی ۔

Limited monarchy : بادشاہی جس میں بادشاہ کے اختیارات آئین کے ذریعے محدود رہتے ہیں ۔

**Monas : (n)** دیکھو Monad

**Monasterial : (a)** خانقاہی ؛ صومعہ نما ۔

**Monasterially : (adv.)** راہب کی طرح ۔

**Monastery : (n)** دیر ؛ صومعہ ؛ خانقاہ ۔

**Monastic/-al : (a)** (۱) راہبانہ ؛ خانقاہی ۔ (۲) (جلد سازی میں وہ آرائش) جس میں سونے کے بغیر کتاب پر نقش و نگار کئے جاتے ہیں ؛ صوفیانہ (حاشیے کا کام) ۔

**Monastic : (n)** راہب ؛ تارک الدنیا ؛ درویش ؛ بیراگی ۔

**Monastically : (adv.)** راہبانہ یا خانقاہی انداز میں ۔

**Monasticism : (n)** رہبان ؛ رہبانیت ؛ خانقاہی زندگی ۔

**Monatomic : (a)** (کیمیا) یك جوہرہ ؛ یك گرفتہ ۔

**Monatomism : (n)** یك جوہریّت ؛ یك گرفتہ ہونا ۔

**Monaul / Monal / Minaul : (n)** دیکھو Monal

**Monaxial : (a)** یك ساقہ ؛ یك شاخہ ۔

**Monazite : (n)** (معدنیات) سیریم (Cerium) دھات کا فاسفیٹ ۔

**Mondaine : (n)** فیشن پرست عورت ۔

**Mondaine : (a)** دنیا پرست ؛ فیشن پرست ۔

**Monday : (n)** سوموار ؛ دو شنبہ ؛ پیر ۔

Black monday : (۱) ایسٹر کے بعد پہلا سوموار ۔ (۲) (اسکول کی اصطلاح) لمبی چھٹیوں کے بعد پہلا سوموار ۔

Saint monday : سوموار کو کام کرنے والے عموماً سست رہا کرتے ہیں (اتوار کی شراب نوشی کے نتیجے میں) ۔

**Mondayish : (a)** (پادری وغیرہ) اتوار کا تھکا ماندہ ۔

**Monde : (n)** (۱) امراء کی سوسائٹی یا زندگی ؛ اعلیٰ سوسائٹی ۔ (۲) صحبت ؛ دائرہ معاشرت ؛ طبقہ ۔

Mondial : (a) عالمگیر -

Monetary : (a) (۱) زر کے متعلق ؛ سکے کے متعلق - (۲) مالی ؛ روپے پیسے کا -

Monetary unit : (n) (کسی ملك کے) زر کی اکائی ؛ مالی اکائی -

Monetization : (n) استعمال بصورت زر -

Monetize : (v) زر کے طور پر جاری کرنا ؛ سکے کے طور پر چلانا (دھات وغیرہ کو) -

Money : (n) (۱) زر؛ سکہ' رائج الوقت - (۲) نوٹ؛ پرامیسری نوٹ ؛ زر کاغذ - (۳) (جمع) کوئی ایک سکہ - (٤) (جمع) (قدیم قانونی اصطلاح) رقوم - (٥) املاك جو زر میں تبدیل ہوسکے ؛ جائداد بمنزلہ زر نقد - (٦) (جمع) دولت ؛ مال و زر -

For love or money : ہر طرح ؛ بہ زر -

For money : نقد -

For one 's money : اپنی پسند یا خیالات کے مطابق -

In the money : خوشحالی میں ؛ خوشحال -

It is not everybody ' s or every man's money : وہ چیز جو ہر شخص کے لئے اتنی قدر نہ رکھتی ہو جتنی اس کی قیمت ہے -

Money for jam : روپیہ جو بغیر محنت کے مل جائے -

Money makes the mare go : سب سے بڑا روپیہ -

Money is the sinews of war : جنگ روپے کے زور پر لڑی جاتی ہے -

There is money in (something) : اس سے روپیہ کمایا جاسکتا ہے -

Time is money : وقت قیمتی ہے -

Money-bag : (n) روپے کا بٹوا ؛ کیسہ' زر ؛ خریطہ' زر -

Money-bags : (n) (۱) دولت - (۲) دولت مند یا لالچی آدمی -

Money-bill : (n) حکومت کے مصارف کی رقم کی منظوری کا مسوّدہ' قانون (پارلیمنٹ میں) -

Money-bound : (a) روپے کی کمی سے رکا ہوا -

Money-box : (n) صندوق زر ؛ گولك ؛ غلك ؛ خصوصاً منہ بند کیس جس میں شگاف سے سکے ڈال دئیے جاتے ہیں -

Money-broker : (n) صرّاف -

Money-change : (n) صرّاف -

Money-chest : (n) روپے ، زیور وغیرہ رکھنے کا صندوق -

Money-clause : (n) (پارلیمانی مسودہ' قانون میں) حکومت کے مصارف کی منظوری کا دفعہ -

Money-column : (n) (۱) خانہ' زر ؛ خانہ' رقم ؛ صفحے کا وہ حصہ جس میں رقم لکھی جاتی ہے - (۲) اخبار کا وہ کالم جس میں صرافہ کی خبریں ہوتی ہیں -

Money-dealer : (n) صرّاف ؛ مہاجن -

Money-dealing : (n) صرّافی ؛ مہاجنی (کاروبار) -

Money-economy : (n) معیشت زر -

Money-grub/-ber : (n) ذلیل طریقے سے پیسے کمانے والا ؛ زر پرست -

Money-grubbing : (n) (۱) ذلیل طریقے سے پیسے کمانا - (۲) زر پرستی -

Money-grubbing : (a) زر پرست -

Money-jobber : (n) صراف۔

Money-lender : (n) سود پر روپیہ دینے والا ؛ مہاجن ؛ ساھوکار ؛ سود خور۔

Money-lending : (n) سود پر روپیہ لگانا (قرض دینا)۔

Money-maker : (n) روپیہ کمانے والا۔

Money-making : (n) روپیہ کمانا ؛ روپیہ حاصل کرنا ؛ روپیہ بنانا۔

Money-making : (a) (۱) روپیہ حاصل کرنے والا یا والی۔ (۲) منافع بخش۔

Money-market : (n) صرافہ ؛ بازار زر۔

Money-matter : (n) روپے پیسے کا معاملہ۔

Money-matters : (n) مالیاتی حصہ۔

Money-monger : (n) صراف ؛ مہاجن۔

Money-mongering : (n) صرافی ؛ مہاجنی۔

Money-order : (n) منی آڈر۔

Money-spider : (n) سعد مکڑی ؛ ایک قسم کی مکڑی جس کا دیکھنا نیک شگون سمجھا جاتا ھے۔

Money-spinner : (n) دیکھو Money spider

Money 's worth : (n) مساوئی زر ؛ بدل زر۔

Moneywort : (n) زر ورق ؛ ایک پودا جس کے پتے چمکدار ہوتے ھیں۔

Moneyage : (n) (۱) سکہ سازی کا محصول۔ (۲) وہ ادائی جو رعایا سکے کی کم قدری یا تبدیلی کے باعث ھونے والے نقصان سے بچنے کے لئے کرتی تھی۔

Moneyed : (a) (۱) دولتمند ؛ متمول ؛ صاحب دولت ؛ مالدار ؛ امیر ؛ اہل زر ؛ زردار۔ (۲) مالی ؛ مال و زر کا۔

(۳) امریکا صرافہ کا کام کرنے کی اہل (کمپنی وغیرہ)۔ (٤) دولت مند لوگ ؛ دولت مند طبقہ ؛ ارباب زر۔

Moneyed interest : (n) ارباب زر ؛ اہل زر ؛ زر دار طبقہ۔

Moneyer : (n) سکے ڈھالنے والا ؛ سکے بنانے والا۔

Moneyless : (n) بے زر ؛ مفلس ؛ قلاش ؛ غریب ؛ نادار۔

Mong : (n) مویشیوں کی مخلوط غذا۔

Monger : (n) تاجر ؛ سوداگر ؛ بیچنے والا (عام طور پر حالت ترکیبی میں آتا ھے جیسے اردو میں " فروش ")۔

Monger : (v) پھیری کر کے سودا بیچنا ؛ پھیلانا (افواہ وغیرہ)۔

Mongering : (n) تجارت ؛ سوداگری ؛ بیو پار کرنا ؛ خرید و فروخت کرنا۔

Mongering : (a) پھیری کر کے بیچنے والا/والی ؛ پھیلانے والا۔

Mongery : (n) تجارت ؛ بیو پار۔

Mongol : (n) منگولی ؛ منگولیا کا باشندہ۔

Mongol : (a) منگولیا کا ؛ منگولی۔

Mongol : (n) منگولی ابلہی میں مبتلا شخص۔

Mongolian : (a) (۱) منگولیا کا ؛ منگولی۔ (۲) (منگولیوں کی طرح) فاترالعقل۔ (۳) منگولی نسل کا۔

Mongolian : (n) (۱) منگولیا کا باشندہ ؛ منگولی زبان۔ (۲) وہ انسانی نسل جس کا رنگ زرد اور بال کھڑے ھوتے ھیں۔

Mongolic : (a&n) (۱) منگولی۔ (۲) فاترالعقل۔

Mongolism : (n) ایک قسم کی پیدائشی ابلہی (منگولیوں سے جسمانی مشابہت کے ساتھ)۔

Mongoloid : (a) (۱) منگولی ۔ (۲) فاترالعقل ۔

Mongoloid : (n) منگولی ؛ منگولی نسل کا آدمی ۔

Mongoose / Mungoose : (n) (۱) نیولا ۔ (۲) ایک قسم کا لنگور ۔

Mongrel : (n) (۱) مجہول النسل کتا ۔ (۲) (نباتیات و حیوانیات) دو نسلا جانور ؛ پیوندی پودا ۔ (۳) دوغلا آدمی ۔

Mongrel : (a) (۱) دو نسلا ؛ مخلوط النسل ؛ پیوندی ۔ (۲) دوغلا ؛ جس کی نسل خالص نہ ہو ۔ (۳) آدھا تیتر آدھا بٹیر ؛ مخلوط ۔

Mongrelism : (n) دوغلے پن کی حرکت ۔

Mongrelize : (v) مخلوط النسل بننا یا بنانا ؛ نسل میں میل کرنا یا ہونا ؛ دوغلا بننا یا بنانا ۔

Mongrelly : (adv.) مخلوط النسل کی حیثیت سے ۔

Mongst : (prep.) دیکھو Among

Monial : (n) (تعمیرات) (روشندان کی) عمودی سلاخ ؛ میان پٹی ۔

Monied : (a) دیکھو Moneyed

Monilated : (a) تسبیح نما ؛ تسبیحی ؛ تسبیح مانند ۔

Moniliform : (a) دیکھو Monilated

Monism : (n) (۱) وحدت وجود ؛ وحدت اصل ؛ واحدیت ؛ یہ عقیدہ کہ صرف ایک ذات موجود ہے ۔ (۲) وحدت جوہر ؛ یہ عقیدہ کہ مادے اور روح کی تفریق غلط ہے ، یہ دونوں ایک ہیں ۔

Monist : (n) وحدت پرست ؛ وحدت وجود کا قائل ؛ وحدت جوہر کا قائل ؛ موحد فلسفی ۔

Monistic : (a) وحدت پرستانہ ؛ وحدت وجود کا ؛ وحدت جوہر کا ۔

Monistically : (adv.) وحدت پرستانہ ؛ وحدت وجود کے عقیدے کے مطابق ۔

Monition : (n) (۱) تنبیہ ؛ آگاہی ؛ انتباہ ؛ پند ۔ (۲) اُسقف یا عدالت کلیسائی کی جانب سے ملزم کے نام باقاعدہ اطلاع کہ ارتکاب جرم سے باز آئے ؛ تنبیہ نامہ ۔ (۳) (دیوانی عدالتوں میں) اطلاع نامہ ؛ سمن ؛ طلب نامہ ۔

Monition : (v) (کلیسائی قانون) تنبیہ نامہ جاری کرنا ۔

Monitor : (n) (۱) تنبیہ کرنے والا ؛ خطرے کی خبر دینے والا ؛ نذیر ۔(۲) مانیٹر ؛ مدرسے کا خلیفہ ؛ ناصح ۔ (۳) آہن پوش جہاز (جو ساحل کی محافظت کرتا ہے) ۔ (٤) ایک قسم کی چھپکلی جس کے متعلق یہ خیال کیا جاتا ہے کہ وہ مگر مچھ کے آنے کی خبر دیتی ہے ۔ (٥) چھت میں بنا ہوا روشندان ۔ (٦) جوڑی ہوئی ٹونٹی جو ما قوائی کان کنی میں کام آتی ہے ۔ (۷) اوزار رکھنے کا بکس ۔ (۸) وہ شخص جو غیر ملکی نشریات سننے اور ان کی رپورٹ لکھنے کے لئے مقرر کیا جاتا ہے ۔ (۹) ٹیلی ویژن سیٹ جو اسٹیشن سے نشریات کے دوران تصویروں کو جانچنے کے لئے رکھا جاتا ہے ۔

Monitor : (v) (۱) جانچنا ؛ پڑتالنا ؛ ٹھیک کرنا ۔ (۲) (خاص مقصد کے لئے) مشاہدہ کرنا ؛ دیکھنا ۔ (۳) نظر رکھنا ؛ باضابطہ کر دینا ؛ ضبط رکھنا ۔ (٤) تنبیہ کرنا ۔ (٥) (سگنل کی) قوت کو درست کرنا (نشر کرنے یا ریکارڈ کرانے کے دوران) ۔ (٦) غیر ملکی نشریات کو سن کر ان کی رپورٹ لکھنا ۔ (۷) زیر مشاہدہ رکھنا (درست کرنے یا ضبط میں رکھنے کے لئے) ۔

Monitorial : (n) مانیٹر کا ۔

Monitorially : (adv.) مانیٹر کی طرح ۔

Monitorship : (n) مانیٹری ۔

Monitory : (a) تنبیہی ۔

Monitory : (n) پوپ یا اُسقف کا تنبیہی خط یا فرمان ۔

Monitress : (n) تنبیہ کرنے والی ؛ ناصحہ ؛ لڑکیوں کے مدرسے کی مانیٹر۔

Monk : (n) (۱) راہب ؛ تارک الدنیا ؛ درویش ؛ بیراگی۔ (۲) بعض جانوروں کے ساتھ آتا ہے۔ (۳) (فنون و دستکاری میں) بعض چیزوں کا نام۔

Black monk : سیاہ پوش راہب۔

White monk : سطروتی راہب۔

Monk-bat : (n) جمیکا کی چمگادڑ۔

Monk-fish : (n) ایک قسم کی شارک مچھلی۔

Monk-latin : (n) غلط یا بگڑی ہوئی لاطینی زبان جو راہب بولتے ہیں۔

Monk-seal : (n) بحیرہ روم کی سگ ماہی جس کا پیٹ سفید ہوتا ہے۔

Monk's rhubarb : (n) ریواس کی ایک قسم۔

Monkdom : (n) رہبانیت ؛ جماعت راہباں۔

Monkery : (n) (۱) رہبانیت ؛ راہبانہ زندگی۔ (۲) خانقاہ۔ (۳) جماعت راہبان۔ (٤) راہبانہ طرز عمل ؛ راہبانہ طور طریق۔

Monkey : (n) (۱) بندر ؛ بوزنہ ؛ میمون۔ (۲) (چھیڑ یا مذاق میں) اشخاص کو بھی کہہ دیتے ہیں۔ (۳) میخ ٹھوکنے کا ہتھوڑا یا اوزار۔ (٤)چھوٹی صراحی۔ (٥) (عام) پانچ سو پونڈ کی رقم۔ (٦) خرگوش کا بچہ۔ (۷) بھیڑ۔ (۸) غصہ۔ (۹) مکان کو رہن رکھنا۔ (۱۰) شیشہ کی قلیل مقدار کو پگھلا نے کا برتن۔ (۱۱) چھوٹے کوئلے کی کان میں ہوا جانے کا راستہ۔

My monkey is up : میں غصے میں ہوں۔

To get one's monkey up/To put a person's monkey up : غصہ آجانا ؛ کسی کو غصہ دلانا۔

To suck (or sup)the monkey : (۱) بلانوش ہونا؛ بہت تیز شراب کا عادی ہونا۔ (۲) ناریل کا پانی نکال کر اس میں اسپرٹ بھر کر پینا۔ (۳) پیپے میں پیال نلکی ڈال کر شراب پینا۔

Monkey : (v) (۱) نقل اتارنا۔ (۲) مذاق اڑانا ؛ چھیڑنا۔ (۳) شرارت کرنا۔

Monkey-block : (n) چول چھلا سے بندھا لکڑی کا ٹکڑا۔

Monkey-board : (n) کنڈکٹر و غیرہ کے کھڑے ہونے کا پائدان جو گاڑی کے پیچھے ہوتا ہے۔

Monkey-boat : (n) ایک قسم کی چھوٹی کشتی جو ٹیمس (دریا) میں چلتی ہے۔

Monkey-bread : (n) Baobab کے درخت کا پھل۔

Monkey-cup : (n) کوزہ برگ پودا ؛ ایک قسم کا پودا جس کی پتیاں جھجھری سے مشابہ ہوتی ہیں۔

Monkey-engine : (n) لوہے کے ستون گاڑنے کی کل۔

Monkey-face : (n) بندر جیسی شکل (انسان کی)۔

Monkey-faced : (a) بوزنہ رو ؛ بندر جیسی شکل والا۔

Monkey-gaff : (n) بڑے جہاز کا چھوٹا موٹا لٹھا جس کا ایک سرا اگلے اور دوسرا پچھلے بادبان پر رکھا رہتا ہے۔

Monkey-jacket : (n) تنگ جیکٹ (چست جیکٹ) جو ملاح پہنتے ہیں۔

Monkey-nut : (n) مونگ پھلی۔

Monkey pot/Monkey 's pot : (n) (۱) ایک برازیلی درخت کے پھل کا سخت چھلکا۔ (۲) پانی ٹھنڈا کرنے کا ظرف جو گرم ملکوں میں استعمال ہوتا ہے۔

Monkey-puzzle : (n) ایک قسسم کا خار دار درخت۔

Monkey-rail : (n) جہاز میں لگا ہوا لکڑی کا آرائشی ٹکڑا۔

Monkey-shines : (n) (عام) شرارت ؛ نقل (بندروں جیسی) ۔

Monkey tricks : (n) شرارت ۔

Monkey-wrench : (n) ایک قسم کا پیچ کش جس کا منہ چھوٹا بڑا ہو سکتا ھے ؛ ھمہ گیر رنچ ۔

Monkey 's tail : (n) لوھے کا چھوٹا چھڑ جو جہاز کی توپوں سے مشق یا تربیت کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔

Monkeyfy : (v) بندر کی طرح بنا دینا ؛ تمسخر آمیز بنا دینا ۔

Monkeyish : (a) بندر جیسا ؛ میمون صفت ؛ میمون خصلت ۔

Monkeyishness : (n) بندر جیسا ھونا ؛ میمون خصالی ۔

Monkeyism : (n) بندر کی سی حرکت ۔

Monkhood : (n) (۱) رہبانیت ؛ راہبانہ زندگی ۔ (۲) راہبوں کی جماعت ۔

Monkish : (a) (۱) راہبوں کا ؛ راہبانہ ۔ (۲) راہبوں جیسا ؛ خانقاہ نشینوں کا سا (حقارت کے طور پر) ۔

Monkishness : (n) رہبانیت ۔

Monkship : (n) راہب ھونا ؛ راہب کا درجہ یا منصب ۔

Monkshood / Monk 's-hood : (n) گلِ تاج الملک ؛ ایک قسم کا پودا ۔

Monmouth : (n) ایک قسم کی گول اور چپٹی ٹوپی جو پہلے فوجی استعمال کرتے تھے ۔

Monmouth-cap : (n) دیکھو Monmouth

Monmouth-cock : (n) فوجی ٹوپی کا طُرّہ ۔

Mono : (a) یک جوھری ؛ یک اساسی ۔

Mono : (n) ایک قسم کا سیاہ بندر ۔

Mono : (n) ٹائپ بٹھانے کی مشین ۔

Mono Mon : (prefix) سابقہ بمعنی (۱) " ایک ؛ واحد " ۔ (۲) ان کیمیاوی الفاظ سے پہلے آتا ھے جو کسی عنصر کے ایکجوھر فرد یا چیز کی موجودگی پر دلالت کرتے ھیں ۔ (۳) (طباعت) ایک ایک ؛ حرفی ۔

Mono acid: (n) (۱) یک تیزابی ؛ یک تُرشوی ۔ (۲) یک گرفتہ ۔

Mono basic: (a) یک اساسہ ؛ یک اساسی ۔

Monoblastic : (a) یک نہوضی ۔

Monocardian : (a) یک قلبہ ؛ پیوستہ قلبہ ؛ جس کو ایک اذین اور ایک بطن ھو ۔

Monocarp : (n) یک فصلہ درخت ۔

Monocarpellary : (a) (نباتیات) یک ثمر برگہ ؛ یک بُقچوی ۔

Monocarpic : (a) یک فصلہ ؛ ایسے درخت جن میں صرف ایک بار پھل آتا ھے ۔

Monocarpous : (a) (۱) دیکھو Monocarpellary

Monocephalous : (a) (۱) یک سرہ ۔ (۲) (نباتیات) یک کھنڈیا ۔

Monochlamydeous : (a) (نباتیات) یک قبائیہ ؛ یک خولیہ ۔

Monochloro / Monochlor : (a) جز و ترکیبی جو کسی مرکب میں کلورین کا ایک مساوی گرفتہ ظاھر کرنے کے لئے آتا ھے ۔

Monochord : (n) یکتارہ ؛ وہ آلہ جس سے موسیقی کے ابعاد معین کئے جاتے ھیں ۔

Monochromatic : (a) یک رنگ ؛ یک لونی ؛ یک رنگی ۔

Monochromatic lamp : (a) وہ لیمپ جس سے یک رنگی روشنی نکلتی ھے ۔

Monochromatically : (adv.) یك لونی طور پر ۔

Monochrome : (n) (۱) وہ تصویر جس میں ایک ہی رنگ کے کئی روپ بھرے گئے ہوں ۔ (۲) ایک رنگ کا نقشہ ۔

Monochrome / Monochromic /-al: (a) یك رنگی ؛ ایک ہی رنگ کا ۔

Monochromist : (n) یك رنگی تصویر بنانے والا مصور ۔

Monochromous : (a) دیکھو Monochrome

Monochromy : (n) یك رنگی مصوری ۔

Monociliate (d) : (a) (حیوانیات) یك پلکہ ۔

Monocle : (n) یك چشمہ ؛ یك چشمی عینك ۔

Monoclinal : (a) (ارضیات) یك رُخا ؛ یك قبلہ ؛ (پرتیں یا طبقے) جن میں ایك ہی پر نشیب ہو ۔

Monocline : (n) یك میل ۔

Monoclinic : (a) مائلہ ؛ یك میلان ۔

Monoclinous : (a) (۱) (نباتیات) نرمادہ گلہ ؛ دو جنسہ ۔ (۲) (ارضیات) دیکھو Monoclinal ۔

Monocondylar : (a) (حیوانیات) ایك پشت سر کی قفلی رکھنے والا ؛ ایك موٹری قندال رکھنے والا ۔

Monocondylian/Monocondylic : (a) دیکھو Monocondylar

Monocotyledon : (n) (نباتیات) یك دالی ؛ یك دانہ ؛ یك فلقہ ۔

Monocotyledonous : (a) یك فلقوی ؛ یك بیج پتیا ؛ یك دالہ ۔

Monocracy : (n) شخصی حکومت ؛ ایك سری حکومت ۔

Monocrat : (n) یك شخصی حکومت کا حامی ۔

Monocratic : (a) شخصی حکومت سے متعلق ۔

Monocrotic : (a) یك ضربی نبض ۔

Monocrotous : (a) دیکھو Monoc·otic

Monocular : (a) (۱) یك چشم ۔ (۲) یك چشمی ؛ ایك آنکھ کا یا آنکھ سے متعلق ۔

Monocularity : (n) یك چشم یا یك چشمی ہونا ۔

Monocularly : (adv.) صرف ایك آنکھ سے ۔

Monoculous : (a) یك چشمی ؛ یك چشم ۔

Monoculus : (n) (۱) یك چشمی شخص یا مخلوق ۔ (۲) ایك قسم کا بہت چھوٹا قشریہ ۔

Monocycle : (n) ایك پہیئے کی سائیکل ۔

Monocyclic : (a) (نباتیات) یك دورہ ۔

Monocyst : (n) (مرضیات) یك حصالہ سلعہ ؛ وہ گومڑ جس میں صرف ایك ہی حصالہ ہو ۔

Monodactyl (e) : (a) یك انگشت ؛ یك پنجہ ۔

Monodactylous : (a) دیکھو Monodactyle

Monodelph : (n) (حیوانیات) پستان داران کی ایك جنس ؛ مشیمی حیوانات ۔

Monodelphian : (a) مشیمی حیوانات سے متعلق ۔

Monodelphic : (a) مشیمی حیوانات سے متعلق ۔

Monodelphous : (a) دیکھو Monodelphic

Monodic : (a) (۱) نوحے کا ؛ ماتمی ۔ (۲) جس کا ایك حصہ صرف آہنگ پیدا کرتا ہے ۔

Monodist : (n) نوحہ خواں ؛ المیہ لکھنے والا ؛ المیہ نویس ۔

Monodize : (v) ماتمی بنانا ۔

Monodrama : (n) یك شخصی ڈراما ، ناٹك جس میں ایك ایکٹر ہو۔

Monodramatic : (a) یك شخصی ڈرامے کا یا اس سے متعلق۔

Monody : (n) (۱) یونانی المیہ کا ایك راگ جسے ایك ہی شخص گاتا تھا ؛ ایك ہی شخص کا المیہ راگ۔ (۲) نوحہ ؛ نغمۂ ماتم ؛ مرثیہ۔ (۳) اکتا دینے والی آواز۔

Monoecia : (n) (نباتیات) نرمادہ پودوں کی ایك جنس۔

Monoecious : (a) زریقچوی ؛ نرمادہ ؛ دو جنسی۔

Monoecism : (n) نرمادہ ہونا۔

Monogam : (n) وہ پودا جس میں صرف ایك پھول ہوتا ہے اور اس کے حامل زر آپس میں ملے ہوتے ہیں۔

Monogamia : (n) (نباتیات) پودوں کی ایك جنس جس میں صرف ایك پھول ہوتا ہے اور جس میں حامل زر متحد رہتے ہیں۔

Monogamian : (a) یك زوجی۔

Monogamic : (a) یك زوجی۔

Monogamist : (n) (۱) ایك وقت میں ایك بیوی رکھنے کے اصول کا پیرو ؛ حامل یك زوجگی ؛ دوسری شادی کی ممانعت کرنےوالا۔ (۲) وہ شخص جسے پہلی بیوی کے مرنے کے بعد دوسری شادی کرنے کی ممانعت ہو۔

Monogamous : (a) یك زوجی ؛ یك زنہ۔

Monogamy : (n) (۱) یك زوجگی ؛ ایك وقت میں ایك بیوی رکھنے کا اصول ؛ یك ازدواجی۔ (۲) (حیوانیات) یك مادہ گیری۔

Monogastric : (a) یك معدہ دار ؛ یك شکمہ۔

Monogenesis : (n) (۱) (حیاتیات) نظریۂ وحدت اصل (یہ نظریہ کہ تمام جاندار ایك ہی خلیے سے نشو ونما پاکر موجودہ حالت کو پہنچتے ہیں)۔ (۲) بے جنسی توالد۔

Monogenetic : (a) (۱) یك اصلی۔ (۲) (حیوانیات) اجاتی زا ؛ یك حیوانی۔

Monogenic : (a) (۱) (ریاضیات) تفاعل جس میں صرف ایك تفرقی سر ہوتا ہے۔ (۲) دیکھو Monogenetic۔

Monogenism : (n) (۱) یك اصلیت (نظریہ)۔ (۲) وحدت اصل ؛ وحدت نسل۔

Monogenist : (n) وحدت نسل کا نظریہ رکھنے والا۔

Monogenous : (a) دیکھو Monogenic

Monogeny : (n) (۱) (نظریہ) وحدت نسل (یہ نظریہ کہ بنی نوع انسان ایك شخص کی اولاد ہیں)۔ (۲) وحدت اصل کا نظریہ۔

Monogeny : (n) غیر تناسلی توالد ؛ لاجانی پیدائش۔

Monoglot : (a) (۱) یك لسانی ؛ یك زبان ؛ وہ شخص جو صرف ایك زبان جانتا ہو۔ (۲) ایك ہی زبان میں لکھتا ہو۔

Monoglot : (n) ایك ہی زبان جاننے والا شخص۔

Monogram : (n) طغرا ؛ مخلوط یا مرکب حروف یا تحریر۔

Monogrammatic / -al : (a) طغرائی۔

Monograph : (n) (۱) یك موضوعہ مقالہ ؛ رسالہ جو صرف ایك موضوع پر ہو ؛ مخصوص موضوع کا رسالہ۔ (۲) دیکھو Monogram۔

Monograph : (v) (کسی مخصوص موضوع پر) رسالہ لکھنا۔

Monographer : (n) (کسی موضوع پر) رسالہ لکھنے والا ؛ مقالہ نگار۔

Monography : (n) دیکھو Monograph

Monogyn : (n) یك بقچی پودا۔

Monogynia : (n) (نباتیات) یك بقچی ؛ یك بقچویت۔

Monogynian : (a) یك بقچی پودوں سے متعلق ؛ یك بقچی۔

Monogynic : (a) یک بقچی ۔

Monogynous : (a) (نباتیات) یک بقچوی ؛ یک بقچی ۔

Monogyny : (n) (۱) یک زنی ؛ یک زوجگی ؛ ایک ہی بیوی کے ساتھ مباشرت کرنا ۔ (۲) یک مادہ گیری ؛ یک مادگی ؛ ایک ہی مادہ کے ساتھ رہنا ۔ (۳) ایک بیوی رکھنا ۔

Monoicous : (a) متعدد جنسہ پودوں کی ایک نو سے متعلق ؛ زربقچوی پودوں سے متعلق ۔

Monoideism : (n) یک خیالی ؛ ایک ہی بات کا خبط ۔

Monolatry : (n) واحد پرستی ؛ توحید ناقص ؛ ایک خدا کو پوجنا مگر اوروں کو اس کا شریک جاننا ۔

Monolayer : (n) یک سالمی تہ ۔

Monoline : (n) ایک مطبع جو ایک وقت میں صرف ایک لکیر ڈال سکتا ہے ۔

Monolith : (n) (۱) ایک پتھر سے تراشی ہوئی یادگار (ستون وغیرہ) ؛ یک سنگی ستون ؛ یک سنگی یاد گار ۔ (۲) استبدادی حکومت ، تنظیم وغیرہ ۔

Monolith : (a) یک سنگی ستون جیسا ۔

Monolithic : (a) (۱) یک سنگی ؛ ایک پتھر کا ۔ (۲) (مجازاً) عظیم الجثہ ؛ کٹر ؛ استبدادی ۔

Monologic / -al : (a) یک شخصی سین یا یک شخصی ڈرامے کی طرز کا ۔

Monologist : (n) (۱) آپ ہی آپ باتیں کرنے والا ۔ (۲) تنہا گو (جو کسی صحبت میں کسی دوسرے کو بات کرنے کا موقع نہ دے) ۔

Monologize : (v) آپ ہی آپ باتیں کرنا ۔

Monologue : (n) (۱) ڈرامے کا ایک شخصی سین ؛ ایک شخصی ڈراما ۔ (۲) وہ گفتگو جو انسان اپنے آپ سے کرے ؛ آپ ہی آپ گفتگو ؛ خود کلامی ؛ تنہا کلامی ؛ یک شخصی کلام ۔ (۳) کسی صحبت میں ایک شخص کی طول طویل تقریر ۔

Monologue : (v) آپ ہی آپ باتیں کرنا ؛ کسی صحبت میں طول طویل تقریر کرنا ۔

Monologuist / Monologueist : (n) دیکھو Monologist

Monologuize : (v) دیکھو Monologize

Monology : (n) تنہا کلامی ؛ خود کلامی ۔

Monomachist : (n) یکیکی میں لڑنے والا ؛ کشتی لڑنے والا ۔

Monomachy : (n) مبارزت ؛ کشتی ؛ پکڑ ؛ اکیلے اکیلے کا مقابلہ ؛ جنگ یکیکی ۔

Monomania : (n) ایک ہی بات کا خبط یا جنوں ؛ یک رخاجنون ؛ خبط ؛ خبط یک موضوع ؛ یک مانیا ۔

Monomaniac : (n) ایک ہی بات کا خبطی یا مجنوں ؛ یک رخامجنوں ؛ یک مانی ۔

Monomaniacal : (a) یک رخامجنوں کا سا ؛ یک رخاجنون کا سا ؛ یک مانی ۔

Monomark : (n) شناختی نشان جو کمپنی رجسٹری کراکر اپنے مال وغیرہ کے لئے استعمال کرتی ہے ۔

Monomeniscous : (a) یک عدسہ (آنکھ) ۔

Monomerous : (a) (حشریات) یک پارہ ؛ یک رکنہ ۔

Monometallic : (a) یک دھاتی ؛ ایک دھات کا ؛ یک فلزی ۔

Monometallism : (n) یک فلزیت ؛ یک فلزی زر کا اصول یا نظریہ ۔

Monometallist : (n) یک فلزی زر کے نظرئیے کا حامی ۔

Monometer : (n) (عروض) یک رکنی مصرع ۔

Monometric : (a) (قلمیات) کعبی ۔

Monomial : (a) (ریاضیات) یك رقمه ؛ یك رقمی جمله ۔

Monomorphic : (a) یك شکلی ؛ یك شکله (جس کی شکل نشو و نما کے دوران یکساں رہے) ۔

Monomorphous : (a) دیکھو Monomorhic

Monomyarian : (a) یك مقربئی ؛ دو صمامی صدفیه کی اس جنس سے متعلق جس میں صرف ایك عضله' مقربه ہوتا ہے ۔

Monomyarian : (n) یك مقربئی دو صمامی صدفیه ۔

Monomyary : (a) یك مقربئی دو صمامی صدفیه سے متعلق ۔

Monomyary : (n) یك مقربئی دو صمامی صدفیه ۔

Mononomial : (a&n) دیکھو Monomial

Monopetalous : (a) یك گلبرگه ؛ پیوسته گلبرگه ؛ یك چہرہ (جس میں چہرہ' گل ایك ہی پنکھڑی کا ہو) ۔

Monophase : (a) (برقیات) یك ہیئت ۔

Monophonic : (a) (۱) (موسیقی) دیکھو Monophonic ۔(۲) ہم صدا؛ یك صدا ۔

Monophthong : (n) ایك حرف علت کی آواز ۔

Monophthongial : (a) ایك حرف علت والا ۔

Monophthongize : (v) ایك حرف علت کی آواز میں بدل دینا ۔

Monophyletic : (a) یك خاندانی ؛ یك جدی ۔

Monophyllous : (a) (نباتیات) یك برگه ۔

Monophyodont : (a) یك دندانی ۔

Monophysite : (n) (مسیح کی) وحدت فطرت کا قائل (جس کے نزدیك مسیح کی ذات بشریت اور الوہیت کی جامع ہے) یك طبیعت مسیح ۔

Monophysitic / -al : (a) وحدت فطرت مسیح سے متعلق ۔

Monophytism : (n) اعتقاد یك طبیعت مسیح ۔

Monoplane : (n) یك سطحی طیارہ ۔

Monoplast : (n) یك مایه ۔

Monoplastic : (a) یك مایه سے متعلق ۔

Monoplastid : (n) دیکھو Monoplast

Monoplegia : (n) (مرضیات) ایك عضو کا فالج ۔

Monoplegic : (a) ایك عضو سے مفلوج ۔

Monopode : (n) (۱) یك پا ؛ (خصوصاً) ایك افسانوی نسل انسانی جس کے متعلق کہا جاتا ہے که اسے ایك ہی پاؤں تھا ۔ (۲) (نباتیات) یك ساق ۔

Monopodial : (a) یك پایه ؛ یك ساقه ۔

Monopodium : (n) (نباتیات) یك ساق ؛ یك تنا ۔

Monopody : (n) (عروض) یك رکنی ۔

Monopolism : (n) بلاشرکت غیرے تجارت کا نظام ۔

Monopolist : (n) (۱) بلا شرکت غیرے قبضه کرنے والا یا تجارت کرنے والا ؛ اجارہ دار ۔ (۲) اصول تجارت بلا شرکت غیرے کا حامی ؛ اجارہ داری کا حامی ۔

Monopolistic : (a) بلا شرکت غیرے تجارت یا تجارت کرنے والے سے متعلق ۔

Monopolization : (n) اجارہ داری ؛ بلا شرکت غیرے تجارت یا قبضه ۔

Monopolize : (v) (۱) (تجارت وغیرہ) بلا شرکت غیرے قابض ہو

جانا ؛ اجارہ لینا ۔ (۲) (مجازاً) ضرورت سے زیادہ قبضہ کرلینا ۔

Monopolizer : (n) اجارہ دار ؛ بلا شرکت غیرے تجارت کرنے والا ۔

Monopoly : (n) (۱) حق تجارت بلا شرکت غیرے ؛ اجارہ ۔ (۲) بلا شرکت غیرے قبضہ ۔ (۳) وہ چیز جس پر حق تجارت بلا شرکت غیرے ہو ۔ (٤) بلا شرکت غیرے حق تجارت رکھنے والی کمپنی ۔

Monopolylogue : (n) وہ تماشا جس میں ایك ہی شخص کئی پارٹ کرتا ہے ۔

Monopsychism : (n) نظریہ وحدت روح (سب رو حیں ایك ہیں) ؛ یك روحیت (عقیدہ) ۔

Monopteral : (a) (۱) یك پرہ ؛ یك بالہ ۔ (۲) (تعمیرات) یك حلقہ ستونہ سے متعلق ۔

Monopteros : (n) یك حلقہ ستونہ ۔

Monoptote : (n) (قواعد) اسم کی غیر فاعلی حالت ۔

Monopyrenous : (a) (نباتیات) یك گٹھلیا ۔

Monorail : (n) یك پٹری ریلوے لائن ۔

Monorhine / Monorrhine : (n) (حیوانیات) یك نتھنا دار ۔

Monorhinal : (a) ایك نتھنے والا ۔

Monorhinous : (a) دیکھو Monorhine

Monorhyme / Monorhime : (n) یك قافیہ نظم ؛ ایسی نظم جس کے سب مصرعوں کا ایك ہی قافیہ ہو ۔

Monorhyme : (a) یك قافیہ ۔

Monosepalous : (n) پیوستہ پھول پتیا ؛ پیوستہ سبلہ ۔

Monosiphonous : (a) ایك ہی سیفنی عضو رکھنے والی (کائی) ۔

Monospermous : (a) یك تخمہ ؛ یك تخمی ۔

Monostich : (n) یك رکنی مصرعوں والی نظم ۔

Monostichous : (a) (حیوانیات) یك صفہ ؛ یك قطارہ ؛ یك منزلہ ۔

Monostrophic : (a) ترجیع بند ۔

Monostrophics : (n) ترجیع بند ۔

Monostylar / Monostyle : (n) (تعمیرات) یك ستون ؛ یك ستونہ ۔

Monosyllabic : (a) (۱) یك ہجائی ۔ (۲) یك ہجائی الفاظ بولنے والا ۔

Monosyllabically : (adv.) یك ہجائی الفاظ میں ۔

Monosyllabism : (n) یك جزئی ؛ یك ہجائی لفظ استعمال کرنے کی عادت ۔

Monosyllable : (n) ایك بول کا لفظ ؛ یك ہجائی لفظ ۔

To speak in monosyllables : بہت مختصر جواب دینا ؛ ہاں یا نہیں کے سوا نہیں کہنا ۔

Monosymmetrical : (a) (نباتیات) (پھول ، پھل وغیرہ) جو یکساں نصف حصوں میں تقسیم ہوجائے ۔

Monotessaron : (n) دیکھو Diatessaron

Monothalmic : (a) (نباتیات) یك کُٹھ ؛ ایك بقچہ کل سے بنا ہوا (پھل) ۔

Monothalmous : (a) (نباتیات و حیوانیات) یك کٹھ (ثمر) ؛ یك خانوی ۔

Monothecal : (a) (نباتیات) ایك درج یا خلیہ رکھنے والا (حامل زر) ۔

Monotheism : (n) وحدانیت ؛ توحید ۔

Monotheist : (n) توحید پرست ؛ وحدانیت پرست ؛ موحد ۔

Monotheistic / -al : (a) توحید پرستانہ ؛ موحدانہ ؛ توحیدی ۔

Monotheistically : (adv.) توحید پرستانہ طور پر ؛ موحدانہ ؛ از روئے توحید ۔

Monothelete : (a) ساتویں صدی کے اس بدعتی فرقے کی پیروی کرنے والا جس کا عقیدہ تھا کہ حضرت مسیح کی ایک ہی رضا تھی ؛ یك مشیت مسیح کا پیرو ۔

Monothelite : (n) دیکھو Monothelete

Monothelite : (a) یك مشیّت مسیح کے عقیدے کی پیروی کرنے والوں سے متعلق ۔

Monothelitian : (a) دیکھو Monothelete

Monothelitic : (a) دیکھو Monothelete

Monothelitism : (n) عقیدہ' یك مشیّت مسیح ؛ یہ عقیدہ کہ حضرت مسیح کی صرف ایک ہی رضا تھی ۔

Monotint : (n) یك رنگی (تصویر یا نقش) ؛ یك رنگ تصویر ۔

Monotomous : (a) (معدنیات) ایسا شگاف رکھنے والا جو صرف ایك طرف سے معلوم ہو ۔

Monotone : (a) ایك سرا ؛ یك لہجہ ۔

Monotone : (n) (۱) ایك سری آواز ؛ یك لہجہ گیت ۔ (۲) طرز تحریر کی یك رنگی ؛ یکسانی ۔ (۳) (مجازاً) مسلسل تکرار ؛ یکسانیت ۔

Monotone : (v) اول سے آخیر تك ایك ہی آواز میں گانا یا پڑھنا ۔

Monotonic/-al : (a) (۱) ایك سرا؛ یك لہجہ؛ یك نغمہ ۔ (۲) (ریاضیات) مسلسل بڑھنے والا یا مسلسل گھٹنے والا ۔

Monotonically : (adv.) یکساں آواز میں ؛ اول سے آخیر تك ایك انداز سے ۔

Monotonicity : (n) (ریاضیات) مسلسل بڑھنے یا مسلسل گھٹنے کی صفت ۔

Monotonist : (n) ایك ہی لہجے میں بولنے والا ؛ کسی مضمون کو بہت طول دے کر بیان کرنے والا ؛ یکسانی پسند ۔

Monotonous : (a) (۱) ایك سری ؛ ایك لہجہ (آواز) ۔ (۲) بے تنوع ؛ یك رنگ ؛ یکساں ؛ اول سے آخیر تك ایك انداز کا ؛ اُکتا دینے والا ۔

Monotonously : (adv.) ایك سرے پن سے؛ یك لہجہ آواز سے ؛ یکساں طور پر ؛ اول سے آخر تك ایك انداز سے ۔

Monotonousness : (n) ایك سُرا پن ؛ یك لہجہ پن ؛ یکسانی ؛ عدم تنوع ؛ اول سے آخر تك ایك انداز ؛ یك رنگی ؛ یك سری ؛ یکسانیت ۔

Monotony : (n) دیکھو Monotonousness

Monotremata : (n) بیضہ زاپستان داراں ؛ وہ پستان داراں جن کو تناسل ، شاب اور عضو ہاضمہ کے لئے صرف ایك ہی سوراخ ہوتا ہے ۔

Monotrematous : (a) بیضہ زاپستان داراں سے متعلق ۔

Monotreme : (n) بیضہ زاپستانیہ ۔

Monotriglyph : (a) (تعمیرات) صرف ایك جھری دار مربع والا (دو ستونوں کے درمیان) ۔

Monotrophic : (a) یك غذا خور ؛ ایك ہی قسم کی غذا کھانے والا ۔

Monotype : (n) (۱) فلزی پلیٹ پر نقش بنا کر چھاپنا ۔ (۲) وہ مشین جو کمپوز بھی کرتی ہے اور ساتھ ہی ٹائپ ڈھالتی بھی ہے ؛ حرفی مشین ۔ (۳) یك نوع ۔

Monotypic : (a) حرفی ٹائپ کا ؛ یك نوعی ۔

Monotypous : (a) دیکھو Monotypic

Monovalent : (a) یك گرفتہ ۔

Monoxide : (n) آکسائیڈ جس کے سالمے میں آکسیجن کا ایك جوہر ہو ۔

Monoxy - / monox - : (prefix) سابقہ بمعنی " جس میں آکسیجن کا صرف ایک گرفتہ ہو" ۔

Monoxylon / Monoxyle : (n) وہ کشتی یا ڈونگی جو لکڑی کے ایک ہی ٹکڑے سے بنی ہو۔

Monoxylous / Monoxylic : (a) لکڑی کے ایک ہی ٹکڑے سے بنا ہوا ۔

Monozoic : (a) (حیوانیات) ایک بذری حوین پیدا کرنے والا ( بذرہ) ۔

Monroeism : (n) (۱) اصول منرو (Monroe doctrine) ۔ (۲) امریکا کے صدر کا نام ۔

Monroeist : (n) اصول منرو کا حامی ۔

Mons veneris : (n) عورتوں کے ارتفاق عانہ کے اوپر کا گول شحمی ابھار ۔

Monseigneur : (n) حضور (اُمرائے فرانس کا لقب ، خصوصاً شہزادوں ، کارڈینالوں اور اسقفوں کے لئے) ۔

Monsieur : (n) (۱) مسٹر ؛ صاحب ۔ (۲) آپ ؛ جناب ۔ (۳) بادشاہ فرانس کے ولی عہد سے چھوٹے لڑکے کا خطاب ؛ بادشاہ کے چھوٹے بھائی کا خطاب ۔ (٤) فرانسیسی (شخص) ؛ فرانس کا باشندہ ۔

Monsignor / -ore : (n) پادریوں کا لقب ؛ پوپ کے دربار کے افسروں کا لقب ؛ حضرت ۔

Monsoon : (n) (۱) موسمی ہوا (یہ ہوا ایشیا کے جنوب خاص کر بحر ہند میں گرمی میں جنوب مغرب اور جاڑوں میں شمال مشرق سے چلتی ہے) ۔ (۲) برسات ؛ بارش کا موسم ؛ موسم باراں ۔ (۳) دوسری ہوائیں جن کا رخ معینہ اوقات پر بدلتا رہتا ہے ۔

Monster : (n) (۱) ناقص پودا یا جانور ؛ بد قطع پیدائش ؛ اسقاط ؛ عجوبہ ۔ (۲) عجیب الخلقت فرضی جانور ۔ (۳) ننگ بشر ؛ بے حد بد نفس اور شریر انسان ۔ (٤) انسانیت سوز (ظلم ، شخص) ؛ عنصریت صفت انسان ۔ (٥) دیو پیکر جانور یا شے ؛ بدقطع شخص یا شے ۔

Monster : (a) بہت بڑا ؛ زبر دست ؛ عظیم الشان ؛ مہیب ؛ دیو پیکر ۔

Monstrance : (n) (۱) ظرف عشائے ربانی (نقرئی یا طلائی) ۔ (۲) آثار کی نمائش کا ظرف ۔

Monstrosity : (n) (۱) غیر معمولی نشو و نما ( کسی عضو یا حصے کا) ۔ (۲) عجوبہ ؛ عجیب الخلقت جانور ۔ (۳) عجیب الخلقت ہونا ؛ انسانیت سوز ہونا ؛ انسانیت سوز یا شرمناک بات یا حرکت ۔ (٤) دیو پیکر ہونا ۔

Monstrous : (a) (۱) عجیب الخلقت ؛ عجوبہ صفت ؛ غیر طبعی ۔ (۲) بہت بڑا ؛ عظیم الشان ؛ دیو پیکر ؛ ہیبت ناک ۔ (۳) فاحش ؛ سراسر مہمل ؛ سراسر غلط ۔ (٤) انسانیت سوز ؛ وحشیانہ ؛ شرمناک ۔

Monstrously : (adv.) عجیب الخلقت طور پر ؛ غیر طبعی طریقے سے ۔

Monstrousness : (n) مہمل یا لغو ہونا ؛ شرمناک یا وحشیانہ ہونا ؛ عجوبہ یا غیر طبعی ہونا ؛ غیر معمولی جسامت ؛ دیو پیکری ۔

Montage : (n) (۱) مختلف تصویروں کو ملاکر ایسی مخلوط تصویر بنانا جو دیکھنے میں ملائی ہوئی نظر نہ آئے ۔ (۲) نہ مخلوط تصویر ۔ (۳) مختلف الاوصاف عناصر کو ملا کر بنایا ہوا فنی شاہکار ۔ (٤) Montage سے مشابہ کوئی چیز ۔

Montagnard : (n) انقلاب فرانس میں انتہا پسند جماعت جس کی نشست پارلیامنٹ میں بہت اونچی تھی ۔

Montana : (n) (ہسپانوی امریکا میں) جنگل (خصوصاً پیرو Peru کے ایک خطے کا نام ۔

Montane : (a) کوہی ؛ کوہستانی ؛ پہاڑی ؛ پہاڑی ملک کا (باشندہ) ۔

Montanism : (n) دوسری صدی عیسوی کے ایک بدعتی عیسائی فرقے کا عقیدہ جسے فریجیا (Phrygia) میں Montanus نے قائم کیا تھا ۔

Montanist : (n) Montanus کے قائم کردہ بد عتی عیسائی فرقے کے عقیدے کا پیرو ۔

Montanistic : (a) Montanus کے بد عتی عیسائی فرقے سے متعلق ۔

Montanize : (v) Montanus کے بد عتی عیسائی عقیدے کی پیروی کرنا ۔

Montbretia : (n) سوسنی پودوں کی ایک جنس ۔

Monte / Monty : (n) تاش کا ایک کھیل جس میں پینتالیس پتے ہوتے ہیں (ہسپانیہ میں کھیلا جاتا ہے) ۔

Three - card monte : ایک کھیل جو صرف تین کارڈ سے کھیلا جاتا ہے ۔

Monteith : (n) آرائشی کور والے پنچ (Punch) کا پیالہ ۔

Montero / Montera : (n) ہسپانوی شکاریوں کی ایک قسم کی ٹوپی جس کی چندیا گول ہوتی ہے ۔

Montessori : (n) (۱) مانٹیسری طریقہ' تعلیم ؛ بہت چھوٹے بچوں کی تعلیم کا ایک طریقہ جس میں سخت دیکھ ریکھ کے بجائے فطری سرگرمیوں کو زیادہ دخل ہوتا ہے ۔ (۲) اٹلی کے ماہر علم کا نام ۔

Montgolfier : (n) آتشی غبارہ ؛ وہ غبارہ جو گیس کی بجائے گرم ہوا بھر کر اڑایا جاتا ہے ۔

Month : (n) مہینہ ؛ ماہ شہر ؛ ماس ۔

Anomalistic month : ماہ دشمنی اوجی ۔

Calendar month : تقویمی مہینہ ۔

From month to month : ایک مہینے سے دوسرے مہینے تک مسلسل ۔

Lunar month : قمری مہینہ ؛ چاند کا مہینہ ۔

Nodical month : ماہ عقدی ۔

Sidereal month : ماہ نجمی ۔

Synodical month : ماہ قمری ؛ ماہ اقترانی ۔

This day month : آج سے ایک ماہ بعد ۔

Tropical month : ماہ اعتدالی ۔

Month after month : (adv.) مہینوں ۔

Month by month : (adv.) ہرمہینے ۔

Month of sundays : (n) غیر معینہ عرصہ ؛ غیر معینہ میعاد ۔

Monthlies : (n) ایام حیض ۔

Monthly : (a) ماہانہ ؛ ماہواری ؛ ماہوار ۔

Monthly : (n) ماہوار رسالہ ؛ ماہانہ مجلہ یا میگزین ۔

Monthly : (adv.) ماہ بہ ماہ ؛ ہر مہینے ؛ مہینے کے مہینے ۔

Monthly nurse : (n) مہینے کی دائی ؛ وہ دائی جو وضع حمل کے ایک ماہ بعد تک خدمت کرتی ہے ۔

Monthly return : (n) ماہانہ گوشوارہ ۔

Monthly rose : (n) چینی گلاب ؛ ماہانہ گلاب (جس کے متعلق مشہور ہے کہ ہر مہینے پھولتا ہے ۔

Month 's mind : (n) (۱) تیسواں ؛ کسی شخص کی وفات کے ایک ماہ بعد کا فاتحہ ۔ (۲) رجحان ؛ خواہش ؛ پسند ۔

Monticle : (n) ٹیلا ؛ پہاڑی ۔

Monticule : (n) (۱) چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلا ۔ (۲) چھوٹا ٹیلا جو کوہ آتش فشاں کے مادے سے بن جاتا ہے ۔ (۳) (جانوروں وغیرہ کے جسم پر) خفیف سا ابھرا ہوا حصہ ؛ بر آمدگی ؛ ابھار ۔

Monticulous : (a) ٹیلے دار ۔

Monton : (n) (کان کنی) خام دھات کا انبار ۔

Monture : (n) نصب کرنا ؛ چڑھانا ؛ نصب کرنے کا طرز ؛ جڑنا ۔

Monument : (n) (۱) یادگار ؛ کوئی چیز جس سے اشخاص یا واقعات کی یاد محفوظ رهے مثلاً عمارت ؛ لاٹ وغیرہ ۔ (۲) نشان ؛ سرحدی نشان ۔ (۳) قدیم عمارت ۔ (٤) تحریری یاد داشت ؛ دستاویز ۔ (٥) شہادت ؛ مثال ۔

The monument : مینار لندن (وہ مینار جو لندن میں سنہ ١٦٦٦ء کی آتش زدگی کی یاد گار کے طور پر بناتھا) ۔

Monument : (v) (۱) یادگار قائم کرنا ۔(۲) نشان لگانا (پیمائش میں) ۔

Monumental : (a) (۱) یاد گار ؛ یاد گار کا ۔ (۲) مستقل ؛ معرکے کی اور زبردست (تصنیف) ؛ عظیم الشان اور پائدار ۔ (۳) یاد گار کی طرح ۔

Monumentally : (adv.) یاد گار کے طور پر ۔

Monumentalize : (v) ہمیشہ کے لئے محفوظ رکھنا ؛ یاد گار قائم کرنا؛ بقائے دوام بخشنا ۔

- mony : (suffix) لاحقہ جو اسماء بنانے کے لئے آتا ھے ۔

Moo : (v) (۱) (گائے کا) ڈکرانا ؛ رمبھانا ۔ (۲) (آدمی کا) مومو کرنا ؛ گائے یا بیل کی طرح بولنا ۔

Moo : (n) ڈکرانے کی آواز ؛ رمبھا نے کی آواز ۔

Mooch/Mouch : (v) (۱) مٹر گشت لگانا ؛ ادھر اُدھر پھرنا ۔ (۲) سر جھکاکر چلنا ۔ (۳) چرالینا ؛ اڑالینا ۔

Mooch / Mouch : (n) (۱) مٹر گشت ؛ ایك قسم کا جاز (Jazz) رقص ۔ (۲) لین دین کرنے والا ۔

Moocher / Moucher : (n) (۱) مٹر گشت کرنے والا ۔ (۲) فقیر ۔ (۳) دھاتی چادر سے سالمن مچھلی پکڑنے والا ۔

Mood : (n) کیفیت خراج ؛ حالت ؛ رنگ ۔

In a mood for something/In the mood (to do some thing) : کسی کام کی طرف طبیعت موزوں ہونا ۔

Mood : (n) (۱) (معدنیات) ضرب ۔ (۲) (قواعد) طرز فعل ۔

Moodily : (adv.) اداسی سے ؛ دلگیری سے ؛ آزردگی کے انداز سے ۔

Moodiness : (n) خفگی ؛ آزردگی ؛ دلگیری ؛ اداسی ۔

Moody : (a) اداس ؛ ملول ؛ دلگیر ؛ آزردہ ؛ روٹھا ھوا ۔

Moola : (n) روپے پیسے ؛ زر ۔

Moon : (n) (۱) چاند ؛ قمر ؛ ماہتاب ؛ ماہ ۔ (۲) کسی خاص مہینے کا چاند ۔ (۳) مہینہ ۔ (٤) چاند سے مشابہ ؛ پیکر و ہمی ۔ (٥) (شاعری) چاندنی ؛ نور قمر ۔ (٦) چاندنی کی تصویر ؛ ہلالی نشان یا علامت ۔

Calendar moon/Ecclesiartical moon : فرضی چاند جو ایسٹر کی تاریخ نکالنے کے لئے استعمال کرتے ھیں ۔

Minion of the moon : رات میں لوٹنے والا ۔

The old moon in the new moon 's arms (or lap) : پہلے ہفتے کا چاند جس کے تاریك حصے کو زمین کی روشنی خفیف سا روشن کرتی رہتی ھے ۔

There is a (no) moon : چاند نظر آرہا ھے/نہیں آرہا ھے ۔

To believe that moon is made of green cheese : نامعقولیت پر یقین رکھنا ۔

To shoot the moon : راتوں رات مکان سے سامان منتقل کرنا تاکہ کرایہ نہ دینا پڑے ۔

Moon : (v) (۱) چاندنی میں رکھنا ۔ (۲) چاند کی طرح چمکنا ۔ (۳) کھویا کھویا سا رہنا ؛ گم صم رہنا ؛ اونگھتے ہوئے چلنا ۔ (٤) گم صُم ؛ بیٹھے بیٹھے وقت ضائع کرنا ۔ (٥) چاندنی میں شکار کرنا ۔

Moon-beam : (n) شعاع قمر ؛ چاند کی روشنی ۔

Moon-blind : (a) (۱) (گھوڑا) جسے وقفے وقفے سے اندھاپن کا اثر ہو۔ (۲) (چاند کی روشنی میں سونے کی وجہ سے) اندھا ؛ چندھا ؛ نیم کور۔

Moon-blindness : (n) (۱) گھوڑے کی آنکھوں میں وقفے وقفے سے ہونے والا اندھاپن۔ (۲) شب کوری۔

Moon-blink : (n) عارضی اندھاپن ( جو چاندنی میں سونے سے ہوجاتی ہے )۔

Moon-bow : (n) قمری قوس قزح۔

Moon-calf : (n) (۱) پیدائشی بے وقوف ؛ مادر زاد احمق۔ (۲)شیخ چلی ؛ خیالی پلاؤ پکانے والا۔

Moon-craft : (n) چاند پر جانے والا یا اسکے گرد گھومنے والا جہاز۔

Moon-culminating : (a) (وہ سیارے) جو چاند کے ساتھ سمت الراس پر پہنچتے ہیں۔

Moon-daisy : (n) ڈیزی کی ایک قسم ؛ سفید گل داؤدی۔

Moon-dial : (n) چاند گھڑی۔

Moon-dog : (n) چاند کو دیکھ کر بھونکنے والا کتا۔

Moon-eye : (n) (۱) گھوڑوں کا اندھاپن جو چاند کے اثر سے پیدا ہوجاتا ہے۔ (۲) ہیرنگ کی قسم کی ایک مچھلی۔

Moon-eyed : (a) (۱) گھوڑا جو چاند کے اثر سے اندھا ہوگیا ہو۔ (۲) پھٹی پھٹی آنکھوں والا ( متوحش شخص)۔

Moon-fern : (n) ایک قسم کی فرن گھاس۔

Moon-fish : (n) بعض مچھلیوں کا نام جو چاند سے مشابہ ہوتی ہیں یا ان کے بعض حصے چاند سے مشابہ ہوتے ہیں۔

Moon-flower : (n) (۱) سفید گل داؤدی۔ (۲) ایک پودا جس میں رات کو پھول آتے ہیں۔

Moon-glade : (n) راہ سیمی۔

Moon-light : (n) چاندنی ؛ نور قمر۔

Moon-light : (a) چاندنی ؛ چاندنی کا۔

Moon-light flit flitting / Moonlight flit : (n) راتوں رات مکان سے سامان منتقل کرنا تاکہ کرایہ نہ دینا پڑے۔

Moon-lighting : (n) (۱) (کسی مہم یا برے کاموں کی) رات بھر کی کار کردگی۔ (۲) وہ شخص جو آئرستان میں Land league کی طرف سے رات کے وقت کسانوں کو ستاتا تھا۔ (۳) اپنے فرض منصبی کے علاوہ دوسرا کام کرنا (خصوصاً رات میں)۔

Moon-lit : (a) چاندنی ؛ چاندنی سے روشن۔

Moon-litten : (a) دیکھو Moon-lit

Moon-madness : (n) سودا ؛ جنون ؛ دیوانگی۔

Moon-month : (n) ماہ قمری۔

Moon-probe : (n) دیکھو Moon craft

Moon-rainbow : (n) قمری قوس قزح۔

Moon-raking : (n) (مجازاً) محویت ؛ محویت کے عالم میں ہونا۔

Moon-shine : (n) (۱) چاندنی ؛ چاند کی روشنی۔ (۲) خیالی پلاؤ ؛ شیخ چلی کے منصوبے۔ (۳) چنگی والوں سے چراکرلائی ہوئی شراب۔

Moon-shot : (n) خلائی جہاز کو چاند پر بھیجنا۔

Moon-trefoil : (n) ایک قسم کا تپتیا پودا۔

Moon wort : (n) علف ماہ ؛ رشاد کوہی۔

Mooned : (a) (۱) ہلالی ؛ ہلالی نما۔ (۲) چاند کا ؛ چاند سے مربوط۔ (۳) چاندنی۔

Mooner : (n) اونگھتے ہوئے چلنے والا۔

Moonless : (a) بے چاندنی ؛ تاریک ۔

Moonlight : (v) (۱) (کسانوں کا) رات میں ستایا جانا ۔ (۲) کسانوں کو رات میں ستانا ۔

Moonlighter : (n) (۱) وہ شخص جو آئرستان میں Land league کی طرف سے کسانوں کو ستاتا تھا ۔

Moonquake : (n) چاند کا زلزلہ ۔

Moonraker : (n) (۱) وات شائر کا باشندہ ۔ (۲) (بحری) ہلکے بادباں سے اوپر کا بادبان ۔

Moonrise : (n) (۱) طلوع قمر ۔ (۲) مشرق ۔

Moonseed : (n) ایک پودا جس کا بیج ہلال نما ہوتا ہے ۔

Moonset : (n) غروب قمر ۔

Moonshine : (v) غیر معمولی طور پر بھٹی چلانا ؛ ناجائز طور پر شراب کشید کرنا ۔

Moonshiner : (n) ناجائز شراب کشید کرنے والا ۔

Moonshiny : (a) (۱) جو چاندنی سے روشن ہو ۔ (۲) خیالی ؛ شیخ چلی ۔ (۳) چاند کی طرح سفید ۔

Moonstone : (n) حجر القمر ؛ ایک طرح کی قلمی دھات جو موتی کی طرح چمکتی ہے ۔

Moonstricken : (a) (۱) سڑی ؛ سودائی ؛ مجنوں ؛ خبطی ؛ ماہ زدہ ؛ دیوانہ ۔ (۲) (چاند کی شعاعوں میں سونے کی وجہ سے) اندھا ۔

Moonstruck : (a) دیکھو Moonstricken

Moony : (a) (۱) قمری ؛ چاند کا ؛ چاند جیسا ۔ (۲) گم صم ؛ کھویا کھویا؛ اونگھتا ہوا ؛ مہتابی ۔(۳) ہلالی شکل ؛ مدور ۔ (٤) چاندنی سے روشن ؛ چاندنی جیسا ۔

Moop : (v) شامل ہونا ؛ ساتھی ہونا ؛ شریک ہونا ۔

Moor : (n) (۱) بیہڑ ؛ بنجر زمین جس میں چھوٹی چھوٹی جھاڑیاں ہوں ۔ (۲) وہ مٹی جس پر بیہڑ بنتا ہے ؛ دلدلی کوئلہ ۔ (۳) (Cornwall میں) بنجر زمین جہاں ٹین پایا جاتا ہے ۔

Moor : (n) (۱) مور ؛ مخلوط بربری اور عربی نسل کے مسلمان جو افریقہ کے شمال مغرب میں رہتے ہیں ۔ (۲) ہندوستانی مسلمان ۔

Moor : (n) کشتی کو لنگر گاہ سے باندھنا ۔

Moor : (v) (۱) کشتی کو لنگر گاہ سے باندھنا (اس زنجیردار لنگر سے جو گھاٹ پر مستقل طور سے رہتا ہے) ۔ (۲) لنگر ڈالنا ۔ (۳) (جہاز کا) لنگر گاہ سے باندھا جانا ۔ (٤) مضبوطی سے باندھنا

Moor-ball : (n) دریائی کائیوں سے بنا ہوا اسفنجی گولا ۔

Moor-band : (n) بیہڑ میں پایا جانے والا مٹی کا زیریں طبقہ ۔

Moor-bandpon : (n) دیکھو Moor band

Moor-berry : (n) ایک قسم کی بیری ۔

Moor-bird : (n) بھٹ تیتر ۔

Moor-buzzard : (n) ایک قسم کا باز ۔

Moor-coal : (n) بھورا کوئلہ ۔

Moor-cock : (n) جنگلی مرغا ۔

Moor-coot : (n) مرغابی ۔

Moor-evil : (n) بھیڑ اور مویشیوں کی پیچش کی ایک قسم ۔

Moor-fowl : (n) سرخ گراؤ س ۔

Moor-geme : (n) سرخ گراؤس ؛ ایک قسم کا جنگلی مرغ ۔

Moor-hag : (n) وہ زمین جہاں سے دلدلی کوئلہ نکال لیا گیا ہو ۔

Moor-harrier / -hawk : (n) ایک قسم کا باز ۔

Moor-hen . (n) جنگلی مرغی ؛ مرغابی ۔

Moor-myrtle : (n) دلدلی حنا ۔

Moor-pan : (n) دیکھو Moor-band

Moor-pout : (n) گراؤس کا بچہ ۔

Moor-sickness : (n) دیکھو Moor-evil

Moor-tetter /-tit /-titling : (n) (۱) (حیوانیات) چکچکی ۔ (۲) جنس چنٹول ۔

Moor-wort : (n) دلدلی گھاس ۔

Moorage : (n) گھاٹ محصول ؛ کشتی کو لنگر سے باندھنے کا محصول ۔

Mooress : (n) مور عورت ۔

Mooring : (n) (۱) مستقل زنجیر دار لنگر ؛ مستقل لنگر جو ساحل کے قریب رہتا ہے اور اس کے ساتھ زنجیریں ہوتی ہیں جن میں جہاز یا کشتیاں اٹکادی جاتی ہیں ؛ وہ چیز جس سے کوئی تیرنے والی چیز لٹکادی جائے؛ مہار لنگر ؛ لنگر اندازی ۔ (۲) وہ جگہ جہاں جہاز کو لنگر انداز کر دیا جاتا ہے ۔

Moorish : (a) بیہڑ سے متعلق ؛ بیہڑ میں پیدا ہونے والا ؛ بیہڑوں سے بھرا ہوا ؛ بیہڑ جیسا ۔

Moorish : (a) موری ۔

Moorland : (n) بیہڑ ؛ خلنج ۔

Moorlander : (n) بیہڑ میں رہنے والا (خصوصاً) اسٹفورڈ شائر کے دلدلی علاقے میں رہنے والا ۔

Moorman : (n) (۱) بیہڑ میں رہنے والا ۔ (۲) بیہڑ کا نگراں افسر ۔

Moorman : (n) مور ؛ مسلمان ؛ عربوں و ہندوستانیوں کی ملی جلی نسل کے مسلمان ۔

Moorstone : (n) ایک قسم کی چٹان ۔

Mooruk : (n) پیل مرغ کی ایک قسم ۔

Moory : (n) ایک قسم کا ہندوستانی کپڑا ۔

Moory : (a) (۱) دلدلی ؛ دلدل یا اس کی قسم سے متعلق ۔ (۲) جہاں بیہڑ ہو ۔

Moose : (n) ایک قسم کا ہرن جو شمالی امریکا میں پایا جاتا ہے ؛ امریکی بارہ سنگھا ؛ موس ۔

Moose-bird : (n) ایک قسم کا نیل کنٹھ ۔

Moose-call : (n) ایک قسم کا ڈھول جسے بجاکر شکاری بارہ سنگھے کو بلاتے ہیں ۔

Moose-wood : (n) (۱) امزا ( درخت) ۔ (۲) ایک قسم کا درخت ۔

Moose-yard : (n) وہ علاقہ جہاں کی برف امریکی بارہ سنگھوں کے پیروں سے کچل جاتی ہے جہاں یہ جاڑے میں رہتے ہیں ۔

Moot : (n) (۱) مجلس ؛ جماعت ؛ انجمن ۔ (۲) (قانون) فرضی مقدموں کی بحث جو قانون کے طلبہ مشق کے لئے کرتے ہیں ۔

Moot : (a) قابل بحث ؛ بحث طلب ؛ نزاعی ؛ متنازع فیہ ۔

Moot : (v) (سوال) اٹھانا ؛ (مسئلہ) پیش کرنا ؛ بحث کے لئے پیش کرنا (مقدمہ) ۔

Moot case : (n) قابل بحث مقدمہ ۔

Moot-court : (n) وہ عدالت جس میں قانون کے طلباء فرضی مقدموں پر بحث کرتے ہیں ۔

Moot-hall : (n) وہ کمرا جس میں فرضی مقدمے کی کاروائی ہوتی ہے ۔

Moot-hill : (n) وہ پہاڑی جس پر مجلسیں ہوا کرتی تھیں ۔

Moot-stow : (n) (تاریخ) وہ جگہ جہاں مجلس ہوا کرتی تھی ۔

Mootable : (a) قابل بحث ۔

Mooted : (a) (۱) بحث کےلئے پیش کیا ہوا یا لایا ہوا ۔ (۲) قابل بحث ۔

Mooter : (n) سوال اٹھانے والا ۔

Mop : (n) (۱) گچھےدار سرے کی جھاڑو ؛ کوچی ۔ (۲) گچھےدار سرے کی جھاڑو سے مشابہ آلات ۔ (۳) گچھا ۔

Mop : (v) منہ بنانا ۔

Mop : (n) (۱) (انگستان) ایک مقامی اجتماع جس میں نوکروں کو مقرر کر کے لاتے ہیں ۔ (۲) Mop-fair کا مخفف ۔

To mop and mow : منہ بنانا ؛ منہ چڑانا ؛ چہرے کی لینا ۔

Mop : (v) (۱) صاف کرنا ؛ جھاڑو دینا ۔ (۲) پیشانی سے پسینہ پونچھنا ۔

To mop the floor with : (عام) (حریف کو) چاروں شانے چت کر دینا ؛ بالکل مغلوب کر دینا ۔

Mop-brush : (n) (نقاشی کا) گول برش جس کا سر چھوٹا ہوتا ہے ۔

Mop-head : (n) سر کے گچھے دار یا جھبرا بال ؛ گچھے دار یا جھبرے بالوں والا شخص ؛ جھبرا ؛ جھمورا ۔

Mop up : (v) (۱) پونچھنا ؛ صاف کرنا ۔ (۲) کھپ جانا (نفع) ۔ (۳) خاتمہ کر دینا ؛ قصہ تمام کر دینا ؛ ٹھکانے لگادینا ۔

Mope : (v) کھویا کھویا رہنا ؛ دلگیر ہونا ؛ اداس ہونا ۔ (۲) تنہائی سے اچاٹ ہونا ؛ جی گھبرانا ۔ (۳) دلگیر بنا دینا ؛ اداس بنا دینا ؛ افسردہ کر دینا ۔

Mope : (n) (۱) دلگیر ؛ تنہائی کا مارا ؛ افسردہ دل ۔ (۲) (جمع) افسردگی ؛ دلگیری ؛ اداسی ؛ پژمردگی ۔

Mope-eyed : (a) چُندھا ؛ نیم کور ؛ ضعیف البصر ۔

Moped : (n) موٹر انجن لگی ہوئی سائیکل ۔

Mopish : (a) دلگیر ؛ افسردہ ؛ پژمردہ ؛ اداس ۔

Mopishly : (adv.) دلگیری سے ؛ افسردگی سے ؛ اداسی سے ۔

Mopishness : (n) دلگیری ؛ افسردگی ؛ پژمردگی ؛ اداسی ۔

Mopoke / Morepork : (n) (۱) (نیوزی لینڈ میں) اُلو ؛ (تسمانیہ میں) ایک قسم کی ابابیل ؛ (آسٹریلیا میں) مختلف اقسام کے پرندے ۔ (۲) ان پرندوں کی آواز ۔

Moppet : (n) (۱) لڑکیوں کا پیار کا نام ۔ (۲) (تحقیراً) زرق برق لباس میں ملبوس عورت ۔

Moppy : (a) جھبرے بالوں والا ؛ گچھے دار بالوں والا ۔

Mops and mows : (n) چہرے کی مضحک حرکتیں ؛ نقلیں ۔

Mopstick : (n) گچھے دار سرے کی جھاڑو کا دستہ ۔

Mopus : (n) (جمع) روپے پیسے (خاص طور سے نقد) ۔

Mopy : (a) افسردہ ؛ افسردہ کن ؛ دلگیر ۔

Moquette : (n) قماش قالین ؛ اون ، سن اور کتان جن کے غالیچے بنتے ہیں ۔

Mora : (n) (۱) غفلت کی وجہ سے تاخیر ۔ (۲) (جمع) وقفہ ۔

Mora /Morra : (n) انگلیاں بوجھنے کا اطالوی کھیل (ایک شخص چند انگلیاں تیزی سے اٹھاتا ہے اور دوسرا پوچھتا ہے کہ کتنی انگلیاں ہیں) ۔

Mora : (n) اسپارٹا کی فوج کے چھ ڈویژنوں میں سے ایک ۔

Mora : (n) ایک قسم کا اونچا درخت جو ترینی داد (Trinidad) وغیرہ میں پایا جاتا ہے ۔

Morainal : (a) — یخ تودہ کے ملبے سے متعلق ۔

Moraine : (n) — ملبہ ؛ چٹانوں کے ٹکڑے (جنہیں برف کا چشمہ بہاکر لاتا ہے) ۔

Lateral moraine : — یخ تودے کے پہلو کا ملبہ ۔

Medial moraine : — دو یخ تودوں کے درمیان کا ملبہ ۔

Terminal moraine — یخ تودہ کے آخری سرے کا ملبہ ۔

Morainic : (a) — دیکھو Morainal

Moral : (a) — (١) اخلاقی ؛ منسوب بہ اخلاق ؛ متعلق اخلاق (کتاب وغیرہ) ۔ (٢) اخلاقی قانون پر مبنی (حقوق) ۔ (٣) مکلف از روئے اخلاق ۔ (٤) نیك ؛ اخلاقاً جائز یا درست ؛ مطابق اخلاق ۔ (٥) نیك سیرت ؛ اچھا ؛ نیك چلن ؛ نیك کردار ۔ (٦) حسن اخلاقی کا ۔

Moral : (n) — (١) (قصے ، واقعے کا) اخلاقی نتیجہ ؛ سبق ۔ (٢) اخلاقی اصول یا اخلاقی مقولہ ؛ پند ۔ (٣)(جمع) چال چلن ؛ اطوار (خصوصاً جنسی معاملات میں) ۔ (٤) اخلاقی حالت خصوصاً انضباط اور اعتماد نفس ۔ (٥) (عام) گمان غالب ؛ (کسی بات کا اتنا) قوی احتمال جو یقین کے مساوی ہو ۔

The very moral of (a thing) : — ہو بہو تصویر (کسی چیز کی) ۔

To point a moral : — اخلاقی اصول کو عملاً برتنا ؛ کر کے دکھانا ۔

Moral certainty : (n) — (کسی بات کا اتنا) قوی احتمال جو یقین کے مساوی ہو ؛ گمان غالب ۔

Moral courage : (n) — اخلاقی جرأت ۔

Moral interpretation : (n) — حاسہء اخلاقی ؛ حس اخلاقی ۔

Moral philosophy : (n) — علم الاخلاق ؛ اخلاقیات ؛ اخلاقی فلسفہ ۔

Moral play : (n) — اخلاقی یا مذہبی ڈراما جو سولہویں صدی میں رائج تھا ۔

Moral sense : (n) — حاسہء اخلاقی ؛ حس اخلاقی ۔

Moral science : (n) — دیکھو Moral philosophy

Moral support : (n) — اخلاقی تعاون ۔

Moral theology : (n) — عملی اخلاقیات ۔

Moral victory : (n) — اخلاقی فتح ؛ لڑائی وغیرہ کا غیر فیصلہ کن نتیجہ یا شکست ؛ جس سے اخلاقی غلبہ حاصل ہو ۔

Moral virtue : (n) — اخلاقی نیکیاں ۔

Morale : (n) — اخلاقی حالت ؛ اخلاقی خصوصاً انضباط اور اعتماد نفس (فوج وغیرہ کا) ؛ حوصلہ یا ہمت ۔

Moralism : (n) — (١) فطری اخلاق ؛ اخلاق کا فطری نظام ؛ اخلاقیت ۔ (٢) اخلاقی تفسیر کرنا ۔ (٣) مذہب کا تصور محض اخلاق کی حیثیت سے ۔ (٤) کسی موضوع پر اخلاقی پہلو سے غور کرنا ۔

Moralist : (n) — (١) معلم اخلاق ؛ عامل اخلاق ؛ ناصح ۔ (٢) جو محض اخلاق کا قائل اور اس کا عامل ہو (مذہب کو نہیں مانتا ہو) ؛ اخلاق پرست ۔(٣) نیك سیرت آدمی ۔

Moralistic : (a) — ناصحانہ ؛ اخلاق آموز ؛ اخلاق پرستانہ ۔

Morality : (n) — (١) اخلاقیات ؛ علم اخلاق ۔ (٢) (جمع) اخلاقی اصول ؛ اخلاقی نکتے ۔ (٣) کسی خاص طبقے کا یا نظام اخلاق ۔ (٤) اخلاقی عمل ؛ حسن عمل ؛ نیکی ؛ اخلاقی شعار ۔ (٥) اخلاقی تلقین ؛ پند و موعظت ۔ (٦) اخلاقی یا مذہبی ڈراما جو سولہویں صدی میں رائج تھا ۔ (٧) پاکدامنی کے مدعی کو بطور استہزا کہتے ہیں ۔

Moralization : (n) — اخلاقی تلقین ؛ پند و موعظت ؛ اخلاقی تعبیر یا تفسیر ؛ تہذیب اخلاق ؛ اصلاح اخلاق ۔

Moralize : (v) (۱) کسی موضوع پر اخلاقی پہلو سے غور کرنا ؛ اخلاقی تلقین کرنا ؛ وعظ کہنا ؛ ناصحانہ گفتگو کرنا ۔ (۲) اخلاقی تفسیر بیان کرنا ؛ اخلاقی نتیجہ نکالنا ؛ سبق یا عبرت حاصل کرنا ۔ (۳) اخلاق کی اصلاح کرنا ؛ اخلاق کو سنوارنا ۔ (٤) خوش اخلاق بنانا ؛ اخلاقی صفت کا اثر انداز ہونا ۔

Moralizer : (n) اخلاقی تلقین کرنے والا ؛ اخلاقی تفسیر کرنے والا ؛ اخلاق کی اصلاح کرنے والا ۔

Moralizingly : (adv.) اخلاقی تلقین کرتے ہوئے؛ وعظ بیان کرتے ہوئے؛ اخلاق سنوارتے ہوئے ۔

Morally : (adv.) (۱) اخلاقاً ؛ از روئے اخلاق ۔ (۲) نیکی کے ساتھ ؛ پاکدامنی کے ساتھ ۔

Morass : (n) دلدل ۔

Morass ore : (n) دلدلی خام لوہا ۔

Morass weed : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Morassy : (a) دلدلی ۔

Morat : (n) شہتوت اور شہد کا مرکب ۔

Moratorium : (n) (قانون) باضابطہ التوائے قرض ؛ مہلت قانونی ۔

Moratory : (a) مہلت قانونی دینے والا ۔

Moravian : (a) موراوی ؛ موراویا سے متعلق ۔

Moravian : (n) موراوی ؛ موراویا کا باشندہ ۔

Moravian : (a & n) (۱) موراویا کا باشندہ ۔ (۲) عیسائیوں کے اس فرقے سے متعلق جو Huss کا مقلد ہے ۔

Moravianism : (n) Huss کے مقلد عیسائی فرقے کا اصول ۔

Moray : (n) بعض بام مچھلیوں کی قسمیں ۔

Morbid : (a) (۱) مریضانہ ؛ حالت مرض کا ؛ علامت مرض ظاہر کرنے والا ۔ (۲) (خیالات ، طبیعت) روگی ؛ سقیم ؛ مریضانہ ؛ افسردہ کن ؛ فاسد ۔ (۳) مریضانہ جذبات رکھنے والا ؛ مرض پسند ؛ افسردہ طبع یا افسردہ خیال ۔

Morbid anatomy : (n) مرضیاتی تشریح ۔

Morbidezza : (n) (۱) حیات نما نقاشی ؛ لطیف نقاشی جس سے تصویر جیتی جاگتی معلوم ہو ۔ (۲) (مصوری) گوشت کا رنگ (زردی مائل گلابی رنگ) ۔

Morbidity : (n) (۱) سقم ؛ حالت مرض ؛ مرض پسندی ؛ مریضانہ جذبات ۔ (۲) (کسی مقام پر) بیماری کا زور ۔ (۳) افسردگی ۔ (٤) (جمع) مریضانہ خصوصیت ۔

Morbidly : (adv.) مریضانہ ؛ افسردہ کن نظر سے ۔

Morbidness : (n) حالت مرض ؛ مرض پسندی ؛ افسردگی ؛ روگی پن ۔

Morbific : (a) مرض خیز ؛ بیماری پیدا کرنے والا ؛ مرض آور ۔

Morbifically : (adv.) مرض آور طور پر ۔

Morbillous : (a) خسرہ سے متعلق ۔

Morbleu : (n) مضحک قسم ۔

Morbose : (a) بیمار ؛ مریضانہ ؛ روگی ۔

Morbus : (n) بیماری ؛ مرض ۔

Morceau : (n) گانے کی چیز ؛ چھوٹا سا گیت ؛ مختصر مضمون یا عبارت کا ٹکڑا ۔

Morcellement : (n) چھوٹے ٹکڑوں میں تقسیم (خصوصاً زمین وغیرہ) ۔

Mordacity : (n) تلخی ؛ دلدوزی ؛ پُر طنز ۔

Mordancy : (n) تلخی ؛ تیزی ۔

Mordant : (n) (۱) رنگ کو جمانے والی چیز؛ لاکی ۔(۲) (ملمع سازی) طلائی ورق کو جمانے والی چیز ۔ (۳) اکّال ؛ محرق ۔

Mordant : (a) (۱) چبھتا ہوا ؛ سخت ؛ نشتر کا سا ؛ دلدوز ۔ (۲) جلانے والا ؛ تیز ؛ جس سے جلن پڑ جائے ؛ شدید ۔ (۳) (تیزاب) محرق ؛ سوزندہ ؛ تیز ۔ (٤) (رنگ وغیرہ کو) جمانے والا ۔

Mordant : (v) (رنگ وغیرہ) جمانے والی چیز لگانا ۔

Mordent / Mordente : (n) (موسیقی) وہ لطف جو کسی ایک نغمہ کو اس کے بعد والے کے ساتھ باری باری بجانے سے پیدا ہو ۔

More : (a) (۱) بیشتر ۔ (۲) زیادہ ؛ اور زیادہ ۔

The more fool you : (تم) خوب بے وقوف بنے ۔

The more part : بیشتر حصہ ۔

More : (n) (۱) زیادہ ؛ بیشتر مقدار ؛ رقم یا درجہ ۔ (۲) زیادہ اہم چیز ۔ (۳) زیادہ تر چیز یا شخص ۔ (٤) زیادہ مقدار یا تعداد ۔

And more : علی الآخر ۔

To be more : زیادہ ہونا ۔

More : (adv.) (۱) زیادہ مقدار میں ۔ (۲) پھر ۔ (۳) اور ؛ اززیاداً ۔ (٤) پہلے سے زیادہ ۔

More and more : (adv.) روز بروز زیادہ ؛ دن دونا رات چوگنا ۔

More by roken : (قدیم یا مزاحیہ) اپنے قول کے ثبوت میں ۔

The more : جتنا ؛ جتنا زیادہ ۔

What is more : بلکہ ۔

-more : (suffix) لاحقہ جو متعلق فعل بنانے میں استعمال ہوتا ہے جیسے Further more وغیرہ ۔

Moreen : (n) مورین ؛ ایک مخلوط اونی اور سوتی کپڑا ؛ پردوں کا موٹا کپڑا ۔

Moreish : (a) خوش ذائقہ ؛ اور کے لئے خواہش پیدا کرنے والا ۔

Morel : (n) مکو ؛ عنب الثعلب (خصوصاً عنب الثعلب سیاہ) ؛ پودوں کی قسمیں جن میں چھوٹے چھوٹے انگور اور رس دار پھل آتے ہیں ۔

Morel : (n) کڑوی چیری یا شاہ دانہ ۔

Morel : (n) غذائی کھمبی ؛ قابل خورش سماروغ یا فطر ۔

Morello : (n) سیاہ مکو ؛ کڑوی چیری ۔

Morena : (n) بھورے بالوں والی عورت ۔

Moreover : (adv.) مزید برآں ؛ علاوہ برایں ؛ اس کے علاوہ ۔

Mores : (n) (۱) رسوم ؛ معاشرتی روایت ۔ (۲) اخلاقی طرز ۔ (۳) عادات ؛ اطوار ۔

Moresco : (a) مُوری ؛ مور سے متعلق ۔

Moresco : (n) (۱) مور ؛ مخلوط بربری اور عربی نسل کے مسلمان ۔ (۲) سانگ کا مضحک رقص/ ناچ ۔

Moresque : (a) موری ؛ موری طرز کا ؛ بربری طرز کا ۔

Moresque : (n) (۱) طغرائی شکل کی گلکاری ۔ (۲) موری عورت ۔

Morganatic : (a) غیر متناسب ؛ بے جوڑ ۔

Morganatic marriage : (n) غیر متناسب شادی ؛ بے جوڑ شادی ؛ ان میل شادی ؛ بڑے درجے کے مرد کی شادی چھوٹے درجے کی عورت سے (جس میں بیوی شوہر کا مرتبہ نہیں پاسکتی ہے اور بچے ترکے سے محروم رہتے ہیں) ؛بعض اوقات اس کے برخلاف بڑے درجے کی عورت کی شادی چھوٹے درجے کے مرد سے ہونےکو بھی کہتے ہیں ۔

Morganatic wife : (n) نکاحی بیوی ؛ نکاحتا بیوی ؛ گھر ڈالی ہوئی عورت ۔

Morganatically : (adv.) گھر ڈال کر ؛ گھر پڑ کر ؛ بے جوڑ شادی کے ذریعے ۔

Morgay / Morghi : (n) سگ ماہی ۔

Morgen : (n) (ولندیز ، پروشیا ، ناروے ، ڈنمارک وغیرہ) زمین کی پیمائش کی ایک اکائی ۔

Morgenstern : (n) ڈنڈا جس کے سر پر کانٹے لگے رہتے ہیں ۔

Morgue : (n) غرور ؛ تمکنت ؛ تکبر ؛ گھمنڈ ۔

Morgue : (n) مردہ گھر ؛ وہ مکان جس میں نامعلوم مردوں کی لاشیں شناخت کے لئے رکھی جاتی ہیں (خصوصاً) اس قسم کا مکان جو ایک زمانے میں پیرس میں تھا ۔

Moribund : (a) (۱) قریب المرگ ؛ جاں بلب ؛ دم توڑ نے والا ۔ (۲) (مجازاً) جس کا خاتمہ قریب ہو ؛ دم توڑ نےوالا ۔

Moribund : (n) جاں بلب شخص ۔

Moribundity : (n) قریب المرگ ہونا ؛ جاں بلب ہونا ۔

Morigerous : (a) فرمانبردار ؛ مطیع ؛ اطاعت شعار ۔

Morillon : (n) انگور کی بیل کی ایک قسم ؛ انگور ۔

Morillon : (n) سنہری آنکھوں والی بط کی مادہ یا اس کا بچہ ۔

Morin : (n) ایک قسم کا زرد رنگ جو Fustic لکڑی سے نکالا جاتا ہے ۔

Morindin : (n) ایک قسم کا بلوری زرد رنگ ۔

Morinel : (n) (۱) ایک پرند (جو سادہ لوح قرار دیا گیا ہے اس لئے وہ بہت آسانی سے پکڑ لیا جاتا ہے) ۔ (۲) بےوقوف شخص ؛ احمق ۔

Moringa : (n) جنس سہنجنا ۔

Morion : (n) بے جہلم یا مغفر کا خود (سولہویں اور سترھویں صدی کا) ؛ کھلا خود (بغیر چھجے کا) ۔

Morion : (n) (معدنیات) سیاہ کارا پتھر ۔

Morisco : (a) موری ؛ شمالی افریقہ کے عربوں کا ۔

Morisco : (n) (۱) ہسپانوی مور ۔ (۲) طغرائی آرائش ۔ (۳) سوانگ کا مضحک ناچ ۔

Morkin : (n) وہ جانور جو مرض سے یا حادثے میں مرے ۔

Morling / Mortling : (n) مردہ بھیڑ کی کھال سے نکالی ہوئی اون ۔

Mormaor / Maomor : (n) (قدیم اسکاچستان میں) صوبے کا ایک اعلیٰ منتظم ۔

Mormon : (n) (۱) مارمن ؛ عیسائیوں کے اس فرقے کا پیرو جو امریکا میں پایا جاتا ہے ( بانی Joseph Smith) ۔ (۲) تعداد ازدواج کے عامل (یہ مارمن فرقے کی نمایاں خصوصیت ہے) ۔

Mormondom : (n) مارمنوں کی جماعت ؛ ان کا علاقہ یا دستور ۔

Mormonism : (n) مارمونیت ؛ مارمن مذہب ؛ تعداد از دواج ۔

Mormonite : (n) مارمن ۔

Mormonite : (a) مارمنوں سے متعلق ۔

Morn : (n) (۱) صبح ؛ سحر ؛ فجر ۔ (۲) اگلی صبح ؛ دوسرا دن ۔

Northern morn : انوار شمالی ۔

Morne : (n) (قدیم) نیزے کا کند پھل ۔

Morne : (a) اداس ؛ افسردہ ؛ دلگیر ۔

Morne : (a) (قانون) پچھلے پیروں پر کھڑا ہوا شیر ۔

**Morning : (n)** (۱) صبح ؛ فجر ؛ سحر ۔ (۲) طلوع سحر کا وقت ؛ پو پھٹنے کا وقت ؛ صبح کا جھٹپٹا ۔ (۳) ناشتے سے پہلے کی مے نوشی ؛ صبوحی ۔ (٤) (مجازاً) ابتدا ؛ ابتدائی حصہ ۔ (٥) ناشتے سے پہلے کا ہلکا ناشتہ ۔

All (the) morning : پوری صبح ۔

Good morning : صبح بخیر ( صبح کا سلام) ۔

In the morning : نیم شب سے دوپہر کے درمیان۔

Morning, noon and night : دن بھر ؛ لگاتار ۔

Northern morning : انوار شمالی ۔

(of or on) mornings/In or of a morning : (معمولاً) صبح میں یا صبح کا ۔

This morning : آج صبح ۔

**Morning : (a)** صبح کا ؛ سحری ۔

**Morning-after : (n)** خمار ۔

**Morning call : (n)** سہ پہر کی ملاقات ۔

**Morning coat : (n)** مارننگ کوٹ ؛ پیچھے سے کٹا ہوا کوٹ جس کے گریبان کی تراش ترچھی ہوتی ہے ۔

**Morning gift : (n)** وہ تحفہ جو شوہر خلوت صحیحہ کے بعد صبح میں بیوی کو دیتا ہے ۔

**Morning-glory : (n)** (نباتیات) نیلوفر ۔

**Morning-gun : (n)** وہ توپ جو امیر البحر کے جہاز یا چھاؤنی وغیرہ سے صبح کے وقت داغی جاتی ہے (اس اعلان کے لئے کہ صبح ہوگئی) ۔

**Morning-land : (n)** مشرق ؛ پورب ۔

**Morning office : (n)** صبح کی نماز (کلیسائے انگلستان میں) ۔

**Morning prayer : (n)** (۱) صبح کی عبادت ۔ (۲) کلیسائے انگلستان کی صبح کی نماز ۔

**Morning room : (n)** صبح کے بیٹھنے کا کمرہ ۔

**Morning sickness : (n)** متلی ؛ مالش (جو دوران حمل صبح کے وقت ہوتی ہے) ۔

**Morning star : (n)** (۱) ستارۂ سحر ؛ زہرہ ۔ (۲) (مجازاً) حضرت مسیح ۔ (۳) دیکھو Morgenstern ۔ (٤) (مجازاً) نئی روشنی یا نئے عہد کا نقیب ۔

**Morning - tide : (n)** صبح ۔

**Morning-watch : (n)** (۲) (بحری) صبح کا پہرا (چار بجے صبح سے آٹھ بجے تک) ۔ (۲) رات کا آخری پہر (رومیوں اور یہودیوں کے مطابق) ۔

**Moro : (n)** جنوبی فلپائن کے مسلمان ملاوی ۔

**Moroccan : (a)** مراقشی ۔

**Morocco : (a)** مراقشی ۔

**Morocco / Marocco : (n)** مراقشی چمڑا ؛ مراقش کا چمڑا ؛ بکری کا چمڑا جو سماق کی پتیوں کے ذریعے کمایا جاتا تھا (پہلے مراقش میں بنتا تھا اب یورپ میں بنتا ہے) ؛ اس طرح کا کمایا ہوا بھیڑ کا چمڑا ۔

French morocco : ادنیٰ قسم کا چھوٹے دانے والا چمڑا ۔

Levant morocco : اعلیٰ قسم کا بڑے دانے والا چمڑا ۔

**Moron : (n)** طفل دماغ ؛ طفلہ ۔

**Morose : (a)** اکل کھرا ؛ روکھا اور تیکھا ۔

**Morosely : (adv.)** اکل کھرے پن سے ؛ روکھا اور تیکھے پن سے ۔

**Moroseness : (n)** اکل کھراپن ؛ روکھا اور تیکھاپن ۔

Morosoph : (n) وہ شخص جو اپنی علمیت اور قابلیت کا بےجا اظہار کرتا ہو ؛ مدعیء فضیلت ۔

Moroxite : (n) ایک قسم کا چونے کا فاسفیٹ جو بلوری ہوتا ہے ۔

Morphean : (a) خواب آلود ؛ نیم خوابیدہ ۔

Morpheme : (n) (۱) لسانی نظام کا صورياتی عنصر (اپنے تفاعلی نسبت کے لحاظ سے) ۔ (۲) کسی زبان کی سب سے چھوٹی پر معنی صورياتی اکائی ۔

Morphetic : (a) نیند سے متعلق ۔

Morpheus : (n) نیند کا دیوتا ؛ خوابوں کا دیوتا ۔

Morphia : (n) جوہر افیون ؛ افیون کاست ؛ اصل الاقیم ۔

Morphic : (a) شکلیاتی ؛ صورياتی ۔

Morphine / Morphin : (n) دیکھو Morphia

Morphine : (v) افیون کاست ملانا ۔

Morphinism : (n) جوہر افیون کھانے کی عادت یا بیماری جو اس سے ہوجائے ۔

Morphinist : (n) حد سے زیادہ جوہر افیون کھانے والا ۔

Morphinomania : (n) افیون یا جوہر افیون کھانے کا خبط ۔

Morphinomaniac : (n) حد سے زیادہ افیون یا جوہر افیون کھانے کا عادی ۔

Morphiomania : (n) دیکھو Morphinomania

Morphiomaniac : (a) دیکھو Morphinomaniac

Morphogenesis : (n) (حیاتیات) بروز شکل ؛ صورياتی خاصیت کی ابتدا ۔

Morphogenetic : (a) بروز شکل سے متعلق ۔

Morphogeny : (n) دیکھو Morphogenesis

Morphographer : (n) اشکال نگار ۔

Morphographic/-al : (a) اشکال نگاری سے متعلق ۔

Morphography : (n) اشکال نگاری ؛ بیان اشکال الاعضاء ۔

Morphologic /-al : (a) صورياتی ؛ شکلیاتی ۔

Morphogically : (adv.) بہ لحاظ صورت ؛ از روئے صوريات ۔

Morphologist : (n) ماہر صوريات ۔

Morphology : (n) (۱) علم اشکال الاعضاء ؛ ماہر صوريات ۔ (۲) (قواعد) وہ شعبہ جو الفاظ کی ساخت سے بحث کرتا ہے ۔

Morphon / Morphosis : (n) (حیاتیات) شکلیاتی فرد ؛ عنصر یا لازمی عنصر ۔

Morphosis : (n) عضو سازی ؛ بُروز عضو ۔

Morphotic : (a) جو کسی چیز کو بنانے یا تشکیل دینے کی قابلیت رکھتا ہو ۔

Morra : (n) انگلیاں بوجھنے کا اطالوی کھیل ۔

Morricer : (n) سانگ کا مضحک ناچ ناچنے والی ۔

Morris : (n) سانگ مضحک ناچ ناچنے والوں کی ٹولی ۔

Morris : (n) (۱) بام مچھلی سے مشابہ ایک قسم کی لمبی اور چپٹی مچھلی ۔ (۲) بڑی بام مچھلی کا بچہ ۔

Morris / Morrice : (v) ناچنا ؛ رقص کرنا ۔

Morris-bell : (n) چھوٹی گھنٹی جو سانگ کے مضحک ناچ میں شریک اپنے کپڑوں میں لگاتے ہیں ۔

Morris-dance : (n) (۱) سانگ کا مضحک ناچ (خصوصاً روبن ہڈ

Mort-safe : (n) لوہے کا چوکھٹا جو تابوت پر قبر کے دروازے پر لاش چور سے حفاظت کے لئے لگادیا جاتا ہے ۔

Mortal : (n) فانی مخلوق ؛ انسان ؛ بشر ۔ (۲) فانی چیز ۔ (۳) (مزاحاً) شخص ۔

Mortal : (a) (۱) فانی ؛ فنا پذیر ۔ (۲) جان ستاں ؛ جان لیوا ؛ مہلک ؛ قاتل (مرض) ؛ کاری (زخم) ۔ (۳) شدید ؛ سخت ؛ گھمسان کی (لڑائی) ۔ (٤) جانی (دشمن) ؛ سخت ؛ کڑا ۔ (٥) شدید (درد ، خوف) ۔ (٦) (گناہ) کبیرہ ؛ مہلک روح ۔ (۷) موت کا ؛ نزع کا ۔ (۸) (عام) بہت ؛ بے حد ۔ (۹) (عام) طویل اور اکتا دینے والا ؛ کڑا ۔ (۱۰) انسان سے متعلق (بطور فانی مخلوق کے) ؛ انسانیت سے متعلق ۔ (۱۱) دنیاوی ؛ ارضی ۔ (۱۲) (اسکاچستان) مخمور ؛ نشے میں چور ۔

Mortal sin : (n) گناہ کبیرہ ۔

Mortalism : (n) یہ عقیدہ کہ روح فنا پذیر ہے ۔

Mortality : (n) (۱) فانی ہونا ؛ فنا پذیری ۔ (۲) مرگ عام ؛ اتلاف جان ؛ مری ۔ (۳) تعداد اموات ۔ (٤) شرح اموات ۔ (٥) بنی آدم ؛ آدمی ۔ (٦) لاش ۔ (۷) (گناہ) کبیرہ ہونا ۔

Bill of mortality : اموات کے ہفتہ وار گوشوارے ۔

Mortality table : نقشہ اموات ۔

Mortalize : (v) فانی بنانا ؛ فنا پذیر بنانا ۔

Mortally : (adv.) (۱) مہلک طور پر ؛ بہ شدت ؛ شدید ۔ (۲) گناہ کبیرہ کے طور پر ۔ (۳) بہت ؛ نہایت ۔

Mortancestry : (n) دیکھو Mort d' ancestor

Mortar : (n) (۱) کھرل ؛ ہاون کونڈی ؛ اوکھلی ۔ (۲) چھوٹی توپ (جس سے گولا بہت اونچا جاتا ہے) ۔ (۳) آتش بازی کے گولے پھینکنے کا آلہ ؛ بچاؤ رسی پھینکنے کا آلہ ۔

Mortar : (n) گارا ؛ گچ ؛ مسالہ ؛ چونے کا مسالا ۔

کے سانگ کا) ۔ (۲) ایسے ناچ کی تصویر ۔

Morris-dancer : (n) سانگ کا مضحک ناچ ناچنے والا ۔

Morris-tubes : (n) چھوٹے منہ کی نالی جو رائفل میں قریب کی چاند ماری کے لئے لگا لی جاتی ہے ۔

Morrow : (n) (۱) کل ؛ فردا ؛ دوسرا دن ؛ اگلا دن ۔ (۲) (مجازاً) (کسی واقعہ کے) فوراً بعد ۔

The morrow : (آنے والے) دوسرے دن ۔

Morrow : (v) پوپھٹنا ؛ تڑکا ہونا ۔

Morse : (n) والرس ؛ دریائی گھوڑے کی قسم کا جانور ۔

Morse : (n) پادریوں کے جبے کا بکلس جو اکثر جڑاؤ ہوتا ہے ۔

Morse : (a) مورس کی تار برقی کا ۔

Morsel : (n) (۱) لقمہ ؛ نوالہ ۔ (۲) ٹکڑا ۔ (۳) ہلکا کھانا یا ناشتہ ۔ (٤) چھوٹی یا کم مقدار ۔ (٥) بونا ؛ پست قد ؛ چھوٹا اور ناقابل لحاظ شخص ۔

Morsel : (v) ٹکڑوں میں تقسیم کرنا ؛ لقموں میں تقسیم کرنا ؛ تھوڑا تھوڑا تقسیم کر دینا ۔

Mort : (n) (۱) (شکار) نرسنگھے کی آواز جس سے ہرن کے مرنے کا اعلان ہوتا ہے ۔ (۲) شکار ۔ (۳) فطری طور پر مرے ہوئے بھیڑ کی کھال ۔ وہ سالمن جو

Mort : (n) تیسرے سال میں ہو ۔

Mort / Mot : (n) (۱) لڑکی ؛ عورت ۔ (۲) قحبہ ؛ فحاشہ ۔

Mort-cloth : (n) تابوت کی چادر ؛ تابوت کی چادر استعمال کرنے کا معاوضہ ۔

Mort-d 'ancestor : (n) (قدیم قانون) مقدمہ جو جائز وارث اس شخص پر کرتا ہے جو اس کی وراثت پر ناجائز قبضہ کرلیتا ہے ۔

Mortier : (n) ایک قسم کی ٹوپی جو فرانس کے اعلیٰ عہدہ داران استعمال کرتے تھے ۔

Mortification : (n) (۱) نفس کشی ؛ ریاضت ۔ (۲) (مرضیات) سڑنا (گوشت یا جسم کا) ؛ فساد عضو ؛ فساد نسیج ۔ (۳) مذہبی ؛ خیراتی مقصد کے لئے یا رفاہ عام کے لئے جانداد فروخت کرنا ۔ (٤) شرم و ذلت ؛ خفت ؛ کوفت ؛ اذیت ۔

Mortification of sin : گناہ کشی ۔

Mortification of the body : جسمانی اذیت جھیلنا ۔

Mortified : (a) (۱) ریاضت کش ۔ (۲) سڑا ہوا ؛ گلا ہوا ۔ (۳) ذلیل کیا ہوا ۔

Mortifiedly : (adv.) ریاضت کشی سے ؛ سڑ کر ۔

Mortifiedness : (n) ریاضت کشی ؛ سڑنا ؛ گلنا ۔

Mortifier : (n) نفس کشی کرنے والا ؛ نیچا دکھانے والا ۔

Mortify : (v) (۱) (جسم کو ، جذبات کو) نفس کشی یا ریاضت سے قابو میں لانا ؛ مارنا ۔ (۲) نیچا دکھانا ؛ ذلیل کرنا ؛ (غرور وغیرہ کو) خاک میں ملانا ؛ (جذبات کو) مجروح کرنا یا ٹھیس لگانا ۔ (۳) (جسم یا گوشت کا) سڑ جانا ؛ سمٹ کر رہ جانا ۔ (٤) مذہبی؛ خیراتی مقصد یا رفاہ عام کے لئے (جانداد) فروخت کرنا ۔

Mortifyingly : (adv.) : موجب شرم و ذلت ہوکر ؛ سوہان روح بن کر ؛ تکلیف دہ طور پر ۔

Mortis causa : (a) قریب الوقوع موت کی وجہ سے ۔

Mortise : (n) دیکھو Mortice

Mortise and tenon : (n) سال وچول ۔

Mortise clamp : (n) سروں پر لگا ہوا شکنجہ ۔

Mortise gauge : (n) چول کے لئے متوازی لکیریں کھینچنے کا اوزار ۔

Bricks and mortar : (۱) تعمیرات میں استعمال ہونے والی ضروری چیزیں ؛ تعمیری لوازمات ۔ (۲) مکانات ؛ عمارات ۔

Mortar : (v) گارا کی تہ جمانا ؛ پلاسٹر کرنا ؛ گارے یا مسالے سے جوڑنا ۔

Mortar-bed : (n) اینٹوں کے درمیان گارے کی تہ ۔

Mortar-board : (n) (۱) گارا چونا لے جانے کا تختہ ۔ (۲) کالج طالبعلموں کی مربع ٹوپی ؛ کلاہ کالج ۔

Mortar liqid : (n) استرکاری کا مسالا ؛ پتلا گچ ۔

Mortarless : (a) بے گارے کا ۔

Mortary : (a) گارے کی طرح کا ؛ گارا دار ؛ گارے سے بنا ہوا ۔

Mortgage : (n) (۱) مکفول کرنا ؛ رہن ؛ گرو ۔ (۲) رہن نامہ ۔

To lend on mortgage : جانداد (خصوصاً زمین یا گھر) مکفول لے کر قرض دینا ۔

Mortgage : (v) (۱) رہن کرنا ؛ گرو کرنا ؛ گروی رکھنا ؛ مکفول کرنا ۔ (۲) (مجازاً) زبان دینا ۔

Mortgage bond : (n) رہن نامہ ؛ تمسک ۔

Mortgageable : (a) قابل رہن ؛ قابل مکفول ؛ قابل گروی ۔

Mortgagee : (n) مرتہن ؛ رہن دار ؛ گروی دار ۔

Mortgager / Mortgagor : (n) راہن ؛ رہن کرنے والا ۔

Mortice / Mortise : (n) (۱) چول ؛ گھر ؛ خانہ (جس میں کوئی دوسری چیز بیٹھتی ہو) ؛ سال ۔ (۲) (یك وقتی لفظ) پیوستگی ؛ جوڑا ہوا ہونا ۔

Mortice / Mortise : (v) چول بٹھانا ؛ سالنا ؛ جوڑنا ؛ پیوست کرنا ۔ (۲) (یك وقتی لفظ) چول بنانا ؛ سال بنانا ۔

Mortise-hole : (n) (۱) چول ؛ گھر ؛ خانہ ۔ (۲) (مجازاً) خفیہ جگہ ۔

Mortise-joint : (n) سال و چول جوڑ ۔

Mortise-lock : (n) دروازے کا تالا ۔

Mortise-wheel : (n) لوہے کا پہیا جس میں لکڑی کے دندانے سوراخ میں بٹھائے ہوئے رہتے ہیں ۔

Mortmain : (n) (۱) (مذہبی اور کسی قسم کی جماعت کا) دائمی قبضہ اراضی ؛ غیر منتزع حق تصرف ؛ دائمی ملك ۔ (۲) دائمی قبضہ اراضی کا اجازت نامہ ۔

Licence of mortmain: دائمی قبضہ اراضی کا اجازت نامہ ۔

Mortuary : (n) (۱) دستور کے مطابق تحفہ جو کسی کلیسائی حلقے کے رہنے والے کی موت کے بعد کلیسائی حلقے کا پادری وصول کرتا ہے (۲) لاش گھر ؛ وہ عمارت جس میں لاشیں کچھ عرصے تك رکھی جاتی ہیں ۔

Mortuary : (a) (۱) موت کا ؛ متعلق مرگ ؛ موت کو یاد دلانے والا ۔ (۲) تدفین سے متعلق ۔

Morula : (n) بیضے کی نشو و نما کی وہ حالت جب وہ مکمل طور پر قطعات میں منقسم ہوجاتا ہے ۔

Mosaic : (n) (۱) پچی کاری ؛ جڑت کاری ؛ خانم کاری ۔ (۲) (مجازاً) پچرنگی مجموعہ ؛ گونا گوں موقع ۔

Mosaic : (a) (۱) پچی کاری کا ۔ (۲) والدین کے اوصاف سے متعلق ؛ والدین کے اوصاف ظاہر کرنے والا ۔

Mosaic / -al : (a) موسوی ؛ حضرت موسیٰ کا ؛ موسوی سے مشابہ ۔

Mosaic gold : (n) (۱) رانگ کا ڈائی سلفائیڈ ۔ (۲) جست اور تانبے کا مرکب جس کے سستے زیور بنتے ہیں ۔

Mosaic law : (n) قانون موسوی ؛ شرع موسوی ۔

Mosaic vision : (n) (حیوانیات) رنگارنگی بصارت ۔

Mosaic wool work : (n) رنگ برنگ کا اونی کشیدہ ۔

Mosaicist : (n) پچی کار ؛ پچی کاری کرنے والا ؛ پچی کاری کا کام کرنے والا ۔

Mosaicked / Mosaiced : (n) پچی کاری کیا ہوا ۔

Mosaism : (n) حضرت موسیٰ کا مذہبی نظام ؛ قوانین اور رسوم اور ان کی پیروی ۔

Mosasaur : (n) میوزی چھپکلی ۔

Mosasaurian : (n) میوزی چھپکلی سے متعلق ۔

Mosasaurian : (n) میوزی چھپکلی ۔

Mosasauroid : (a) میوزی چھپکلی کی طرح کا ۔

Mosasaurus / Mososaurus / Mosaesaurus : (n) میوزی چھپکلی؛ ایک قسم کا مگر مچھ جو اب معدوم ہے ؛ یہ جانور دریائے میوز میں بکثرت پایا جاتا تھا ۔

Moschatel : (n) مشك بو پودا؛ ایك پودا جس کے پھول دھانی رنگ کے ہوتے ہیں اور جن میں مشك جیسی خوشبو ہوتی ہے ۔

Moselle (wine): (n) موزیل سفید رنگ کی فرانسیسی شراب جو موزیل کے علاقے میں تیار کی جاتی ہے ۔

Moses : (n) (۱) موسیٰ سے مشابہت رکھنے والا (خصوصاً وکیل ، رہنما وغیرہ ) ۔ (۲) بطور رقم استعمال ہوتا ہے ۔

Mose s rod : (n) دیکھو Divining rod

Mosey : (a) (۱) روئیں دار ۔ (۲) سڑا ہوا (پھل) ۔

Mosey : (v) (۱) چمپت ہوجانا ؛ رفو چکر ہوجانا ۔ (۲) آوارہ پھرنا ؛ مٹر گشتی کرنا ۔ (۳) آہستہ آہستہ چلنا (مشاہدہ یا معائنہ کرتے وقت) ۔

Moskeneer : (v) چیز کی قیمت سے زیادہ پیسے لے کر رہن رکھنا ۔

Moslim / Muslim : (n) مسلمان ؛ مسلم ۔

Moslemize : (n) مسلمان بنانا ۔

Mosque / Mosk : (n) مسجد ۔

The mosque : مسجد میں عبادت کرنے والے ؛ مسلمانان ۔

Mosquito : (n) مچھر ؛ پشّہ ۔

Mosquito-bar : (n) ایک قسم کی مچھردانی ۔

Mosquito blight : (n) جزائر شرق الہند کا پودوں میں لگنے والا ایک کیڑا ۔

Mosquito built : (n) آسانی سے حرکت دیا جانے والا (ہلکا جہاز) ۔

Mosquito canopy : (n) مچھر دانی ؛ مسہری ۔

Mosquito craft : (n) ایک قسم کا ہلکا جہاز ۔

Mosquito curtain : (n) دیکھو Mosquito canopy

Mosquito fleet : (n) ہلکے جہازوں کا بیڑا ۔

Mosquito-fly : (n) مچھر ۔

Mosquito-gnat : (n) مچھر ۔

Mosquito-hawk : (n) ایک قسم کی مکھی جو مچھروں کو کھاتی ہے ۔

Mosquito-net / -netting : (n) دیکھو Mosquito canopy

Moss : (n) (۱) کائی ؛ اُشنہ ؛ سوار ؛ نم گیاہ ۔ (۲) دلدل ۔

American moss : فلوریڈا کی کائی کی سوکھی ٹہنی جو صوفوں اور کرسیوں کے گدے بنانے میں کام آتی ہے ۔

Black moss/Florida moss : ایک قسم کی کائی جو فلوریڈا میں پائی جاتی ہے ۔

Canary moss : ایک قسم کی کائی جو رنگنے میں کام آتی ہے ۔

Snake moss : (نباتیات) گرگ پا ؛ کائی کی ایک قسم ۔

White moss : بعض قسموں کی کائیوں کے نام ۔

Moss : (v) (۱) کائی اگنا ؛ کائی سے ڈھک لینا ۔ (۲) کائی جمع کرنا ۔

Moss agate : (n) عقیق مخا ۔

Moss animal / Moss animalcule : (n) حوینات اُشنیہ ۔

Moss-back : (n) (۱) (عام) (امریکی خانہ جنگی میں) وہ شخص جو جبری فوجی بھرتی سے بچنے کے لئے چھپا پھرتا تھا ۔ (۲) دقیانوس ؛ قدامت پسند ۔

Moss-berry : (n) دیکھو Craneberry

Moss-bunker / Mossbanker : (n) کھاد مچھلی ۔

Moss-campion : (n) ایک قسم کا چھوٹا گچھے دار کائی نما پودا ۔

Moss-carder/-bee : (n) بڑی مہال کی مکھی ۔

Moss coral : (n) دیکھو Moss Animal

Moss earth : (n) دلدلی مٹی ۔

Moss-flow : (n) دلدل کے نیم سیال حصے ۔

Moss-grown : (a) (۱) کائیوں سے بھرا ہوا ۔ (۲) (مجازاً) قدیم ؛ کہنہ ۔

Moss-hag : (n) وہ گڑھا جہاں سے دلدلی کوئلہ نکال لیا گیا ہو ۔

Moss-oak : (n) دلدل میں محفوظ کی ہوئی شاہ بلوط کی لکڑی ۔

Moss-pink : (n) گل شعلہ کی ایک قسم ۔

Moss rose : (n) گوبھیا گلاب ۔

Moss-starch : (n) دیکھو Lichenin

Moss-trooper : (n) (سترھویں صدی کا) سرحدی قزاق ؛ سرحدی ڈاکو ؛ قزاق ۔

Mossiness : (n) کائی دار ہونا ۔

Mossy : (a) (۱) دلدلی ۔ (۲) کائی دار ۔ (۳) روئیں دار ۔ (٤) کائی سے مشابہ ۔

Most : (a & adv.) سب سے زیادہ؛ سب سے بڑھ کر؛ زیادہ سے زیادہ ۔

Most : (n) سب سے بڑے اشخاص ۔ (۲) سب سے بڑی مقدار ۔

At the most/At most : سب سے زیادہ ۔

To make the most of : (۱) (کسی چیز سے) زیادہ سے زیادہ فائدہ اٹھانا ؛ غنیمت سمجھ کر کام چلانا ۔ (۲) بہت بڑھاکر دکھانا ؛ بہت گھٹا کر دکھانا ۔

- most : (suffix) (۱) یہ لاحقہ حروف جار اور اسمائے اشارہ پر لاحق ہوتاہے اور ان کو صفات بنادیتا ہے مثلاً Aftermost, foremost وغیرہ ۔ (۲) لاحقہ ظرف زمان و مکان وغیرہ پر لاحق ہوتا ہے اور صفت کے معنی دیتا ہے مثلاً Centremost, backmost وغیرہ ۔

Mostly : (adv.) زیادہ تر ؛ اکثر ؛ عموماً ۔

Mot : (n) لطیفہ ؛ بذلہ ؛ پھڑکتا ہوا فقرہ ۔

Mot : (n) (۱) لڑکی ؛ عورت ۔ (۲) قحبہ ؛ فحاشہ ۔

Mot juste : (n) موزوں فقرہ یا لفظ ؛ چست فقرہ یا لفظ (جو مفہوم کو اداکرنے کے لئے سب سے موزوں ہو) ۔

Mote : (n) ذرہ ؛ خاک کا ذرہ ۔

Mote : (v) (۱) دیکھو May ۔ (۲) چاہیئے ؛ لازم ہے ؛ ضروری ہے ؛ فرض ہے ۔

Mote-hill : (n) وہ ٹیلا یا پہاڑی جس پر قلعہ وغیرہ بنے ہوں ۔

Moted : (a) ذروں سے بھرا ہوا ۔

Motel : (n) موٹر سے سفر کرنے والے سیاحوں کے لئے شاہراہ کے نزدیک بنا ہوٹل ۔

Motet : (n) مذہبی گیت ؛ بھجن ۔

Moth : (n) (۱) کپڑے کا کیڑا ۔ (۲) پروانہ ؛ پتنگا ؛ پتنگ ۔ (۳) کوئی چیز جو خاموشی سے اور آہستہ آہستہ کھاجاتی ہے اور برباد کردیتی ہے ۔ (٤) ہلکا طیارہ ؛ موتھ ۔

Moth : (v) پتنگے پکڑنا ۔

Moth-ball : (n) نفتی گولی ۔

To put in moth-balls : (۱) رکھ دینا ؛ استعمال میں نہ لانا ۔

Moth-ball : (v) (جہاز وغیرہ کو) غیر مرطوب بناکر محفوظ کرنا ؛ رکھ دینا ۔

Moth-blight : (n) بعض قسم کے کیڑے جو پودوں کو نقصان پہنچاتے ہیں ۔

Moth-eaten : (n) کرم خوردہ ؛ کیڑوں کا کھایا ہوا ۔

Moth-gnat : (n) ایک قسم کا دوپرا کیڑا ۔

Moth-hunter : (n) (۱) پتنگے پکڑنے والا ۔ (۲) پشہ خوار ۔

Moth mullein : (n) ایک پودا ۔

Moth-proof : (a) کیڑے لگنے سے محفوظ ۔

Moth worm : (n) پتنگے کا پہل روپ ۔

Mother : (n) (۱) ما ؛ ماں ؛ اماں ؛ والدہ ۔ (۲) جڑ ؛ منبع ؛ سرچشمہ ۔ (۳) بڑی بی (بوڑھی عورتوں سے خطاب کے موقع پر کہتے ہیں ) ۔ (٤) قلم زا مائع ۔ (٥) مصنوعی حرارت سے پرندوں کے بچے نکالنے کے بعد پالنے کی مشین ۔ (٦) ہسٹیریا ؛ اختناق الرحم ۔ (۷) وہ عورت جو ماں کا کردار ادا کرے(گھر میں) ۔ (۸) ابتدائی نمونہ ۔

Mother : (n) تلچھٹ ؛ درد ؛ (خصوصاً سر کے کی) پھپھوندی ۔

Mother : (v) (۱) جننا ؛ پیدا کرنا (عموماً مجازاً آتا ہے) ۔ (۲) ماں کی طرح پالنا ؛ مادرانہ سلوک کرنا ؛ مادرانہ شفقت کے ساتھ پیش آنا ۔ (۳) ماں بننا ۔ (٤) (مجازاً) حمایت میں لینا ۔ (٥) (بچھیڑے یا میمنے کے لئے) گائے یا بھیڑ تلاش کرنا ۔(٦) بطور ماں یا مصنف قبول کرنا ۔

Mother : (v) پھپھوندی لگ جانا ؛ تلچھٹ جمع ہوجانا ۔

Mother : (a) مادری ؛ ماں سے متعلق ؛ ماں کا ۔

Mother carey 's chicken : (n) ایک قسم کا بحری پرند؛ چھوٹا بطریل ۔

Mother carey 's goose : (n) بحری کلنگ ؛ بڑا بطریل ۔

Mother cell : (n) اُم الخلایا ؛ مادری خلط ۔

Mother church : (n) مادر کلیسا ؛ مرکزی کلیسا ۔

Mother-city : (n) دیکھو Metropolis

Mother-country : (n) وطن ؛ مادری مُلک ؛ کوئی ملک اپنی نو آبادیوں کے مقابلے میں ؛ جنم بھومی ۔

Mother-craft : (n) بچوں کو پالنے کا فن ؛ بچہ پروری ۔

Mother-earth : (n) (۱) مادرگیتی ؛ مادر ارض ۔ (۲) (مزاحاً) زمین ۔

Mother hubbard : (n) ایک قسم کا لبادہ ۔ (۲) فرضی نام جو لوریوں میں آتا ہے ۔

Mother idea : (n) بنیادی تصور ۔

Mother-in-law : (n) ساس ۔

Mother liquid / -liquor : (n) قلم زا مائع ۔

Mother-lye : (n) کسی القلی کا قلم زا مائع ۔

Mother maid / -maiden : (n) حضرت مریم عذرا ۔

Mother naked : (a) مادر زاد ننگا ۔

Mother of coal : (n) معدنی کوئلہ ۔

Mother of pearl : (n) صدف ؛ سیپی ۔

Mother of pearl : (a) قزحی (رنگ وغیرہ کی چمک) ۔

Mother of thousands / -million : (n) ایک پودا ۔

Mother of thyme : (n) (نباتیات) جنگلی صعتر ۔

Mother queen : (n) (۱) حکمراں بادشاہ کی ماں (جوبیوہ بھی ہو) ۔ (۲) ملکہ جو ماں ہے (بادشاہ کی) ؛ شہد کی مکھیوں کی ملکہ کو بھی کہتے ہیں (نیز مجازاً) ۔

Mother right : (n) (۱) حکومت مادری ۔ (۲) وہ رواج جس کی رو سے سلسلہ٫ نسب ماں کی طرف سے لیا جاتا ہے ۔

Mother 's boy : (n) وہ لڑکا جو بہت زیادہ ماں کے ساتھ رہتا ہے اور نتیجتاً مردانہ اوصاف یا مردانہ ذمہ داریوں کو اپنانے سے کتراتا ہے ۔

Mother ship : (n) وہ جہاز جس کے ماتحت ایک یا دو تار پیڈو کشتیاں ہوتی ہیں ۔

Mother 's son : (n) آدمی ؛ انسان ؛ آدم ۔

Mother stone : (n) (۱) جوف معدن ؛ چٹان وغیرہ کا ٹکڑا جس میں جواہرات پائے جاتے ہیں ۔ (۲) وہ پتھر جس سے دوسری معدنیات نکلتی ہیں ۔

Mother tongue : (n) (۱) مادری زبان ۔ (۲) ام الاسنہ ؛ وہ زبان جس سے اور زبانیں نکلتی ہیں ۔

Mother wit : (n) مادر زاد عقل ؛ فطری عقل ؛ عقل عام ؛ پیدائشی سمجھ۔

Motherhood : (n) (۱) امویت ؛ مادریت۔ (۲) ممتا ؛ ماں کی محبت۔ (۳) مائیں۔

Mothering : (n) (۱) مادرانہ نگرانی اور دیکھ بھال۔ (۲) لینٹ کے وسطی اتوار کو والدین کے پاس جانے اور تحفے لینے دینے کی رسم۔

Motherland : (n) (۱) جنم بھوم ؛ وطن۔ (۲) ملک پیدائش۔

Motherless : (a) بے ماں کا ؛ یسیر۔

Motherlike : (a) مادرانہ ؛ ماں جیسی ؛ ماں کی طرح۔

Motherliness : (n) ماں جیسی شفقت ؛ مادریت۔

Motherly : (a) ماں جیسی شفیق ؛ ماں جیسی ؛ مادرانہ۔

Motherly : (adv.) ماں کی طرح ؛ مادرانہ۔

Motherwort : (n) نعناع ملغ ؛ بابونہ' گاوی۔

Mothery : (a) پھپھوندی لگا۔

Mothy : (a) جس میں کیڑا لگا ہو۔

Motif : (n) (۱) (مصوری یا کسی دوسری صناعی) امتیازی خصوصیت یا خیال ؛ بنیادی خصوصیت یا خیال ؛ موسیقی یا کسی اور صفت میں وہ بات جسے صناع ظاہر کرنا چاہتا ہو ؛ مدعائے اصلی۔ (۲) لباس پر کلابتوں ، لیس وغیرہ کی زر دوزی۔ (۳) (کسی کام کا) اثر محرک۔

Motific : (a) حرکت پیدا کرنے والا ؛ محرک۔

Motile : (a) (حیاتیات) حرکت پذیر ؛ متحرک ؛ حرکیہ۔

Motility : (n) حرکت پذیری ؛ حرکیت ؛ قدرت حرکت۔

Motion : (n) (۱) جنبش ؛ حرکت ؛ نقل و حرکت ؛ نقل مکان۔ (۲) چلنے میں جسم کو جنبش دینے کا طرز ؛ انداز خرام ؛ گردش۔ (۳) نشست میں تبدیلی ؛ جسم کے انداز میں تبدیلی ؛ حرکت۔ (٤) ادا ؛ حرکت ؛ اشارہ۔ (٥) اجابت۔ (٦) (جلسے وغیرہ میں) تحریک ؛ تجویز۔ (۷) (قانون) درخواست ؛ استدعا جو مدعی یا مدعا علیہ عدالت میں پیش کریں۔ (۸) متحرک چیز ؛ متحرک مشین۔ (۹) (فوج) قواعد کی حرکت۔ (۱۰) (موسیقی) آواز کا ہم آہنگ چڑھاؤ۔ (۱۱) محرک پرزہ یا کل۔

In motion : متحرک ؛ رواں ؛ حرکت میں۔

Laws of motion : کلیات حرکت۔

Of one 's own motion : اپنی مرضی سے۔

To make a motion or motion : اشارے کرنا ؛ اشارہ کرکے بلانا۔

To make a motion : کسی خاص سمت یا مقصد کے لئے حرکت کرنا۔

To put in motion/To set in motion : حرکت دینا ؛ متحرک کرنا ؛ حرکت میں لانا۔

Motion : (v) (کسی کام کا) اشارہ کرنا ؛ اشارے سے بتانا ؛ اشارے سے کہنا ؛ اشارے سے حکم دینا۔

Motion-bar : (n) اسٹیم انجن کا رہنما سلاخ۔

Motion-block : (n) وہ ضابطہ پرزہ جو دستہ' فشارہ اور واصل ٹنڈی کو ملاتا ہے۔

Motion picture : (n) متحرک تصویر ؛ فلم ؛ بائیسکوپ ؛ سنیما۔

Motion-picture projector : (n) متحرک تصاویر انداز۔

Motion-work : (n) وہ پرزہ کاری جس سے گھڑی کی سوئیاں چلتی ہیں۔

Motional : (a) حرکت کا ؛ حرکی ۔

Motioner : (n) تجویز پیش کرنے والا ؛ اکسانے والا ؛ ابھارنے والا ۔

Motionless : (a) غیرمتحرک ؛ بےحرکت ؛ ساکن ؛ بے حس و حرکت ۔

Motionlessness : (n) بے حرکت ہونا ؛ غیر متحرک ہونا ۔

Motivate : (v) (۱) سبب مہیا کرنا ؛ سبب یا باعث ہونا ۔ (۲) (مصدری) بنیادی خصوصیت یا خیال ۔

Motivation : سبب مہیا کرنا ؛ باعث ہونا ؛ تحریك ۔

Motivational : (a) تحریکی ۔

Motive : (a) (۱) محرك ؛ وجہِ تحریك ؛ باعث حرکت ۔ (۲) تحریك ؛ حرکی ۔

Motive : (n) (عمل کا) محرّك ؛ نیّت ؛ منشاء ؛ مقصد ؛ غرض ۔

Motive : (v) دیکھو Motivate

Leading motive : (n) کسی گانے میں اصل خیال ۔

Motive energy : (n) حرکی توانائی ۔

Motive power : (n) حرکی قوت ؛ قوت محرکہ ۔

Motiveless : (a) بے مقصد ؛ بے غرض ۔

Motivity : (n) تحریك ؛ قوت محرکہ ؛ حرکی قوت ۔

Motivo : (n) (موسیقی) مدعائے اصلی ، موسیقی یا کسی اور صفت میں وہ بات جسے صنّاع ظاہر کرنا چاہتا ہو ۔

Mot juste : (n) (موسیقی) مدعائے اصلی ؛ موسیقی یا کسی اور صفت میں وہ بات جسے صناع ظاہر کرنا چاہتا ہو ۔

Motley : (a) (۱) گونا گوں ؛ بو قلموں ؛ رنگ برنگ ؛ پچرنگ ؛ رنگا رنگ ۔ (۲) بیچ میل ؛ مخلوط ؛ مختلف العناصر ۔

Motley : (n) (۱) گونا گوں رنگ ۔ (۲) معجون مرکب ؛ گڈ مڈ ؛ چوں چوں کا مُربّا ۔ (۳) مسخرے کا رنگ برنگ کا لباس ۔ (٤) بے وقوف ؛ مسخرا ۔

To wear motley : مسخراپن کرنا ؛ مسخرے کی سی حرکت کرنا ؛ مسخرا بننا ۔

Motley : (v) گونا گوں بنانا ؛ بو قلموں بنانا ؛ معجون مرکب بنانا ۔

Motleyness : (n) رنگا رنگ ہونا ؛ بو قلمونی ؛ معجون مرکب ہونا ۔

Motmot : (n) آرہ منقار ؛ موٹ موٹ ۔

Moto - : (prefix) سابقہ بمعنی " حرکت " وغیرہ ۔

Moto - sensitive : (n) محرك اور حساس اعصابی ریشوں سے بنا ہوا ۔

Motograph : (n) حرکت نگار ؛ برقی ٹیلیگراف یا ٹیلیفون کا گیرندہ ۔

Motor : (n) (۱) موٹر (مشین کا) ۔ (۲) موٹر کار ۔ (۳) حرکی عضلہ یا پٹھا ۔ (٤) (ریاضیات) وہ علامت یا جسم جو کسی استوار جسم کے ہٹاؤ کو ظاہر کرتے ہیں ۔

Motor : (a) (۱) محرك ؛ متحرك ؛ حرکت آفریں ؛ حرکی ۔ (۲) حرکی (عضلہ یا اعصاب) حرکی اعصاب سے متعلق ۔

Motor : (v) موٹر میں سفر کرنا ؛ موٹر میں جانا یا لے جانا ۔

Motor aphasia : (n) عدم طاقت ؛ گویائی سے محرومی ۔

Motor area : (n) حرکی رقبہ حرکی نظام ۔

Motor-bandit : (n) ڈاکو جو لوٹ میں موٹر گاڑی استعمال کرتا ہے ۔

Motor-boat : (n) چھوٹا جہاز یا کشتی جو موٹر سے چلتی ہے ۔

Motor cell : (n) حرکی خلیہ ۔

Motor cortex : (n) حرکی قشرہ ۔

Motor generator : (n) موٹر جنریٹر ۔

Motor launch : (n) موٹر کشتی ۔

Motor-liner : (n) موٹر سے چلنے والا جہاز ۔

Motor-man : (n) (۱) موٹر چلانے والا ؛ خصوصاً کرائے پر چلنے والی گاڑیوں کا ڈرائیور ۔

Motor way : (n) شاہراہ جس پر تیز رفتار گاڑیاں چلتی ھیں ۔

Motorable : (n) قابل گزر ؛ قابل عبور ؛ جس پر موٹر چلائی جاسکے ۔

Motorcade : (n) موٹر گاڑیوں کا جلوس ۔

Motorcar : (n) (۱) موٹر کار ؛ موٹر سے چلنے یا چلائی جانے والی گاڑی ۔ (۲) بجلی سے چلنے والی ریل کی پٹری پر موٹر سے چلنے والا انجن ۔

Motorial : (a) حرکی ؛ حرکت آفریں ۔

Motorist : (n) موٹر چلانے والا ۔

Motorium : (n) حرکی نظام ؛ اعصاب محرکہ ۔

Motorize : (v) موٹر گاڑی مہیّا کرنا ۔ (۲) موٹر سے چلنے والا ؛ موٹر لگانا ۔

Motory : (a) حرکی ؛ محرک ۔

Motte / Mot (t) : (n) کسی گیاہستان میں درختوں کا جھنڈ ۔

Mottetto : (n) دیکھو Motet

Mottle : (n) (۱) رنگ برنگ کی بندکیوں اور دھبوں کا مجموعہ ۔ (۲) چتی ؛ دھبا ؛ داغ ؛ بندکی ۔ (۳) پھرنگی اونی دھاگا جس سے کپڑا بنتے ھیں ؛ پھرنگی اون ۔

Mottle : (v) پھرنگی بندکیاں ڈالنا ۔

Mottled : (a) چتی دار ؛ بندکی دار ؛ پھرنگ ۔

Mottler : (n) (۱) پھرنگی بندکیاں ڈالنے والا ۔ (۲) (مصور کا) بندکی ڈالنے والا برش ۔

Motto : (n) (۱) حسب حال کتبہ یا مقولہ ۔ (۲) اصول عمل ؛ وہ کہاوت یا قول جسے کوئی دستورالعمل بنالے ۔ (۳) (موسیقی) وہ فقرہ جو بار بار آئے ۔ (٤) شعر جو مٹھائی کے کاغذی پٹاخے کے اندر سے (لکھا ہوا) نکلے ۔ (٥) مقولہ جو کتاب یا باب کے عنوان کے طور پر لکھا جائے ۔ (٦) شعار ؛ موٹو ۔

Motto-kiss : (n) ایک مٹھائی جو عمدہ کاغذ میں لپٹی رہتی ھے اور اس کے اندر کوئی مقولہ یا شعر لکھا رہتا ھے ۔

Mottoed : (a) حسب کتبہ یا مقولہ لکھا ہوا ۔

Motty : (a) ذروں سے بھرا ہوا ؛ گرد آلود ۔

Motu proprio : (n) پوپ کا فتوی جس کے قانونی دفعات کا فیصلہ خود پوپ کرتا ھے ۔

Mouch : (n) دیکھو Mooch

Moucharaby : (n) (جنوبی افریقہ میں ) بیرونی بالا خانہ جو جالی سے گھرا ہوتا ھے ۔

Mouchoir : (n) رومال ۔

Moue : (n) پاؤٹ مچھلی ۔

Moufflon : (n) جنوبی یورپ کی پہاڑی بھیڑ ؛ جنگلی بھیڑ ۔

Mouille : (a) حنکی ؛ حنکی بنایا ہوا (حرف صحیح) ۔

Moujik / Muzhik : (n) (۱) روسی دہقان ؛ روسی کاشتکار ۔ (۲) کلاہِ سمور ؛ عورتوں کی ڈھیلی سموری ٹوپی ۔

Moulage : (n) (۱) کسی چیز کا نقش اتارنا (جرم کی تحقیقات کے لئے) ۔ (۲) اعضاء کی ساخت کا سانچہ (علاج یا جراحی سے درست کرنے میں رہنمائی کے لئے) ۔

**Mould /Mold : (n)** (۱) مٹی ؛ خاک ۔ (۲) آراضی مزروع کی بالائی مٹی ؛ چکنی ؛ مٹی ۔

**Man of mould :** انسان فانی ؛ خاک کا پتلا ؛ انسان خاکی ؛ مشت خاک ۔

**Mould : (n)** (۱) کھوپڑی ۔ (۲) شیر خوار بچے کے سر میں جھلی دار خلا جو سامنے کی ہڈی کے متصل زاویوں سے ملا ہوتا ہے ؛ یا فوخ ؛ نافوخ ۔

**Mould / Mold : (n)** (۱) (معماروں کا) ڈھانچ ۔ (۲) سانچہ ؛ قالب ۔ (۳) پلنگ کا سانچہ ۔ (٤) شکل ؛ ڈھانچہ ؛ کاٹھی (آدمی یا جانور کی) ۔ (٥) (تعمیرات) دیوار کی کارنس یا لکڑی کی چیزوں میں آرائشی حاشیہ ۔ (٦) (عکاسی طباعت) جلاٹین جس پر منفی فوٹو سے نقش بنتا ہے اور جو تانبے کی پلیٹ پر اتارا جاتا ہے ؛ دھات کی پلیٹ ۔ (۷) زر کوب کا بنڈل ۔ (۸) وہ نقش جو متحجر چیزوں کے ذریعے مٹی یا پتھر پر بن جاتا ہے ۔ (۹) امتیازی خصوصیت ۔ (۱۰) سانچے میں ڈھلی ہوئی موم بتی ۔

**To be cast in a (certain) mould :** خاص شکل یا خصوصیت رکھنا ۔

**To break the mould :** (مجازاً) کسی خاص قسم کی تخلیق کے اعادے کو ناممکن بنا دینا ۔

**Mould / Mold : (n)** (۱) پھپھوندی ۔ (۲) فطر ۔

**Mould / Mold : (v)** پودوں کی جڑ پر مٹی دینا یا بھرنا ۔

**Mould / Mold : (v)** (۱) کسی خاص شکل میں گھڑنا ؛ ڈھالنا ۔ (۲) (کسی چیز سے) گھڑنا ؛ تیار کرنا ۔ (۳) کسی نمونے پر ڈھالنا ۔ (٤) بدل کسی شکل میں لے آنا ۔ (٥) نان پاؤ کی لوئی بنانا ؛ آٹا گوندھنا ۔ (٦) کوئی خاص شکل اختیار کرنا ۔ (۷) (جہاز سازی) جہاز کو خاص شکل دینا ۔

**Mould : (v)** (۱) پھپھوندی لگ جانا ۔ (۲) (مجازاً) سڑا دینا ۔ (۳) پھپھوندی لگنے کا سبب ہونا ۔

**Mould-board : (n)** ہل کی پھال ۔

**Mould candle : (n)** سانچے میں ڈھلی ہوئی موم بتی ۔

**Mould-loft : (n)** وہ کمرہ جس کے فرش پر جہاز کا خاکہ بڑے پیمانے پر کھینچا ہو ۔

**Mouldable : (a)** کسی نمونے پر ڈھالے جانے کے لائق ۔

**Moulder : (n)** (۱) آٹا گوندھنے والا یا لوئی بنانے والا ۔ (۲) قالب بنانے والا ؛ قالب کار ۔ (۳) اینٹ بنانے والا ۔ (٤) (مجازاً) اثر انداز ہونے والا ۔

**Moulder : (v)** (۱) خاک ہوجانا ؛ گل کر مٹی ہوجانا ۔ (۲) سڑجانا ؛ گل جانا ۔ (۳) (مجازاً) فنا ہوجانا ؛ برباد ہوجانا ۔

**Mouldery : (a)** بھر بھرا ؛ چور ہوجانے والا ۔

**Mouldiness : (n)** فرسودگی ؛ پھپھوندی لگا ہونا ؛ دقیانوسی ہونا ۔

**Moulding : (n)** (پودوں کی جڑوں میں) مٹی ڈالنا ؛ مٹی بھرنا ۔

**Moulding : (n)** (۱) سانچے میں ڈھالنا ۔ (۲) سانچے میں ڈھلی ہوئی چیز ۔ (۳) آرائشی حاشیہ جو دیوار کی کارنس یا لکڑی کی چیزوں میں ہوتا ہے ۔

**Moulding-board : (n)** آٹا گوندھنے کا تختہ ۔

**Mouldwarp : (n)** چھچھوندر ۔

**Mouldy/Moldy : (a)** (۱) جس میں پھپھوندی لگی ہو ؛ پھپھوندی لگا ۔ (۲) (مجازاً) فرسودہ ؛ دقیانوسی ۔ (۳) (عام) اکتادینے والا ؛ بار خاطر ۔

**Moulin : (n)** برف کے پہاڑ میں کھڑی دراڑ ۔

**Mouliner : (n)** (۱) پہیئے یا دھرے کی چکر کُھنی ۔ (۲) (شمشیر زنی) تلوار کی دائرہ نما کو ندیا تڑپ ۔

**Moult / Molt : (n)** (پرندوں کا) پر جھاڑ نا ؛ کریز کرنا ؛ (حیوانات قشریہ) انسال ؛ کینچلی ۔

Moult : (v) پر جھاڑنا ؛ کریز کرنا ؛ کینچلی چھوڑنا ۔

Mound : (n) سونے کی گیند جو تاج میں یا نقابتی مار کے میں ہوتی ہے (کرہ ارض کو ظاہر کرتی ہے) ۔

Mound : (n) (۱) (کھیت یا باغ کا احاطہ ؛ باڑ ۔ (۲) ٹیلا ؛ خاک کا تودہ خصوصاً قبر کا ۔ (۳) پہاڑی ۔ (٤) خشک پتوں یا مٹی کا ٹیلا جو کلاں پا (ایک قسم کا پرند) انڈے دینے کے لئے بناتا ہے ۔ (٥) ایک قسم کا پشتہ جو شمالی امریکی بناتے تھے ۔ (٦) ایندھن کا انبار (خام دھات کو پگھلانے کےلئے) ۔ (٧) وہ ٹیلا جو ترک شدہ شہر کے زیر زمین ہوجانے سے بنتا ہے ۔ (٨) (فوج) پشتہ ۔

Mound : (v) ٹیلوں سے گھیرنا ؛ ڈھیر لگانا ۔

Mound-bird : (n) (۱) امریکا کے قبل از تاریخ زمانے کے باشندے جو تودے بناتے تھے ۔ (۲) تودہ گر پرند (جو تودے بناکر انڈے دیتا ہے) ۔

Mound-builder : (n) دیکھو Mound bird

Mound-dweller : (n) قدیم غیر مہذب آدمی جو تودے بناکر رہتا تھا ۔

Mound-dwelling : (n) تودے بنا کر رہنا ۔

Mounseer : (n) دیکھو Monsieur

Mount : (n) (۱) پہاڑ ؛ پہاڑی ؛ کوہ ۔ (۲) (علم فراست الید) ہتھیلی میں ابھار ۔

Mount : (n) (۱) تصویر کا حاشیہ ؛ دفتی جس پر تصویر چپکاتے ہیں ؛ منقش موٹھ ؛ دستہ وغیرہ (دھات کا) ۔ (۲) سواری کا گھوڑا ۔ (۳) سواری خصوصاً گھوڑ دوڑ میں ۔ (٤) ریشم ؛ کاغذ وغیرہ جس سے پنکھا بنایا جاتا ہے ۔

Mount : (v) (۱) چڑھنا ۔ (۲) سوار ہونا (گھوڑے وغیرہ پر) ۔ (۳) (خون) چہرے پر جھلکنا ۔ (٤) بڑھنا ؛ شدت بڑھنا ۔ (٥) بلند ہونا ؛ بڑھنا (رتبہ وغیرہ) ؛ ترقی کرنا ۔ (٦) مقدار میں بڑھنا ؛ چڑھنا ۔ (٧) چڑھانا ؛ سوار کرنا ۔ (٨) توپ کو کل پر چڑھانا ؛ (جہاز یا قلعہ وغیرہ میں) توپ لگانا ؛ توپ کی نال اٹھانا ۔ (٩) گھوڑا دینا ؛ گھوڑا بہم پہنچانا ۔ (١٠) (چرخے وغیرہ کو) چالو کرنا ؛ درست کرنا ۔ (١١) تصویر کو دفتی پر چپکانا ۔ (١٢) کسی چیز کو خرد بین کے شیشے پر رکھنا ۔ (١٣) (ناٹک) دکھانا ؛ اسٹیج پر لانا ۔ (١٤) (پوشاک کی) نمائش کرنا ۔ (١٥) (شراب کا) نشہ چڑھنا ۔ (١٦) قدیم تر ہونا ۔ (١٧) قسم کھالینا یا جھوٹی شہادت دینا (اداکی کے لئے) ۔ (١٨) (جانوروں کا) جفتی کے لئے (مادہ پر) چڑھنا ۔ (١٩) حفاظت یا مشاہدہ کے لئے تعینات کرنا ۔

To mount a breach : فوج کے دستے کو رخنے (جو توپ کے گولے سے بن جائے) پر تعینات کرنا ۔ (دفاع کرنے یا حملہ کرنے کے لئے) ۔

Mountable : (a) چڑھے جانے کے لائق ۔

Mountain : (n) (۱) پہاڑ ؛ کوہی: کوہسار؛ جبل ۔ (۲) پہاڑ کا پہاڑ؛ بڑا زبردست انبار ؛ ڈھیر کا ڈھیر ۔ (۳) پہاڑی شراب ؛ پہاڑی انگور کی شراب ۔ (٤) بڑی مقدار ۔ (٥) غیر مہذب خطہ (زمین) ۔ (٦) بڑی رکاوٹ ۔

The mountain : انقلاب فرانس میں انتہا پسند جماعت جس کی نشست پارلیمنٹ میں بہت اونچی تھی ۔

To run mountain high : پہاڑ کی طرح اٹھنا ؛ بہت اونچا اٹھنا ۔

Mountain : (n) (۱) کوہستانی ؛ پہاڑی ؛ کوہی ۔ (۲) پہاڑ جیسا ؛ پہاڑ سے مشابہ ؛ بہت بڑا ؛ عظیم ۔

Mountain artillery / -battery: (n) پہاڑی علاقوں میں استعمال ہونے والی توپ ۔

Mountain ash : (n) دیودار کوہی ؛ سماک کوہی ۔

Mountain cat : (n) تیندوا (شیر) ۔

Mountain chain : (n) سلسلہ کوہ ۔

Mountain cork / -flesh / -leather / -paper / -wood : (n) اسبطوس کی مختلف قسموں کے نام ۔

Mountain cowslip : (n) ایک قسم کا گیاہی پودا جو سوئزر لینڈ کے آلپس پہاڑ پر اگتا ھے -

Mountain crystal : (n) سنگی بلور -

Mountain cure: (n) پہاڑی یا اونچی جگہ پر رکھ کر بیماری (خصوصاً تپ دق) کا علاج -

Mountain dew : (n) اسکاچ وھسکی (شراب) -

Mountain eagle : (n) ایک قسم کا باز -

Mountain ebony : (n) ایک قسم کا آبنوس یا اس کی لکڑی -

Mountain fever : (n) تپ کوہی -

Mountain flax : (n) پنبہ کوہی ؛ ریشمی اسبطوس -

Mountain flour : (n) (۱) نیا دریائی رسوب - (۲) سفید کلسی بلور -

Mountain green : (n) ایک قسم کا سبز رنگ -

Mountain gun : (n) پہاڑی علاقوں میں استعمال ھونے والی ہلکی توپ -

Mountain hare : (n) پہاڑی خرگوش -

Mountain howitzer : (n) پہاڑی علاقوں میں استعمال ھونے والی ہلکی دور انداز توپ -

Mountain limestone : (n) کاربن خیز چونے کا پتھر -

Mountain lion : (n) شیر کوہ ؛ امریکی تیندوا -

Mountain meal : (n) دیکھو Mountain flour

Mountain milk : (n) ملائم اور لیسدار چونے کا کاربونیٹ -

Mountain panther : (n) (۱) پہاڑی چیتا - (۲) امریکی تیندوا -

Mountain railway : (n) پہاڑیوں پر چلنے والی ریل گاڑی -

Mountain range : (n) سلسلہ کوہ -

Mountain rose : (n) جنس خر زہرہ -

Mountain sickness: (n) ایک بیماری جو پہاڑکی ھوا سے ھوجاتی ھے -

Mountain wine : (n) Molaga کی پہاڑی شراب ؛ پہاڑی انگور کی شراب -

Mountaineer : (n) (۱) پہاڑی ؛ پہاڑوں پر رہنے والا - (۲) پہاڑ پر چڑھنا ؛ پہاڑ پر چڑھنے کا ماہر - (۳) انقلاب فرانس میں انتہا پسند جماعت کا رکن -

Mountaineer : (v) پہاڑوں پر چڑھنا -

Mountaineering : (n) پہاڑوں پر چڑھنا ؛ پہاڑ پر چڑھنے کی مہارت ؛ پہاڑ پر چڑھنے کا فن -

Mountainet / -ette : (n) پہاڑی ؛ چھوٹا پہاڑ -

Mountainous : (a) (۱) پہاڑی یا کوہستانی ؛ جہاں پہاڑوں کی کثرت ھو - (۲) عظیم الشان ؛ بڑا بھاری -

Mountainously : (adv.) پہاڑی کی طرح ؛ عظیم الشان طور سے -

Mountainousness : (n) کوہستانی ھونا ؛ عظیم الشان ھونا -

Mountainy : (a) پہاڑی ؛ پہاڑ سے متعلق -

Mountant : (n) تصویر کو دفتی پر چپکانے کا گوند -

Mountebank : (n) (۱) سفری دوا فروش ؛ بازاری دوا فروش - (۲) عطائی ؛ نیم حکیم - (۳) (مجازاً) فریبی ؛ دھوکا باز -

Mountebank : (a) سفری دوا فروش جیسا -

Mountebank : (v) (۱) نیم حکیمی کرنا - (۲) گستاخی کرنا ؛ شوخ چشمی کرنا -

Mountebankery : (n) نیم حکیمی ؛ سفری دوا فروشی ؛ عطائی پن -

Mountebankish : (a) عطائی سا ؛ سفری دوا فروش جیسا ۔

Mounted : (n) (۱) اوپر اٹھایا ہوا ؛ چڑھا ہوا ؛ بلند (رتبہ)۔ (۲) سوار (گھوڑے وغیرہ پر)۔ (۳) کل پر چڑھی ہوئی (توپ)۔ (٤) توپ لگا ہوا (جہاز)۔

Mounter : (n) (۱) چڑھنے والا ۔ (۲) ترتیب دینے والا ؛ درست کرنے والا ۔

Mounting : (n) (۱) چڑھنا ؛ سوار ہونا ؛ بلند ہونا ۔ (۲) فریم ؛ سہارا ۔

Mounting block : (n) پتھر کا چبوترہ جس سے گھوڑے پر سوار ہوا جاتا ہے ۔

Mourn : (v) (۱) رنج کرنا ؛ افسوس کرنا ؛ آہ و نالہ کرنا ؛ آہ و بکا کرنا ؛ نوحہ کرنا ؛ ماتم کرنا ۔ (۲) سوگ منانا ۔ (۳) (کسی کو) رونا ؛ ماتم کرنا ۔ (٤) (فاختہ کا) غم انگیز آواز نکالنا ۔ (٥) کراہ کر کہنا ۔

Mourner : (n) (۱) سوگوار ؛ نوحہ گر ؛ ماتم کرنے والا ؛ ماتمی ۔ (۲) شریک جنازہ ۔ (۳) وہ شخص جو کرائے پر جنازے میں شرکت کرے ؛ کرائے کا ماتمی ۔

Chief mourner : متوفی کا سب سے قریبی رشتہ دار جو جنازے میں شریک ہو ۔

Mournful : (a) غمگین ؛ غمزدہ ؛ حزیں ؛ محزوں ؛ مغموم ؛ غم آگیں ؛ ماتمی ؛ اندوہ گیں ؛ ملول ۔(۲) غمناک ؛ پر ملال ۔

Mournfully : (adv.) مغمومانہ ؛ غمگین انداز سے ؛ حزن و ملال سے ؛ غمگین طور پر ۔

Mournfulness : (n) غم گینی ؛ غم زدگی ؛ پر ملال ہونا ۔

Mourning : (n) (۱) رنج و غم ؛ ماتم ؛ سوگ ؛ آہ و بکا ؛ آہ ونالہ ؛ گریہ وزاری ؛ آہ و زاری ۔ (۲) ماتم کرنا ۔ (۳) ماتمی لباس ۔ (٤) ماتمی لباس پہننا ۔

Deep mourning : پورا ماتمی لباس ۔

In mourning : (۱) سیاہ پوش ؛ ماتمی لباس پہنے ہوئے ۔ (۲) سوگ میں ؛ ماتم ۔

To be out of mourning : سوگ ختم کرنا ۔

To go or put into mourning : سوگ منانا ۔

Mourning : (a) ماتمی ؛ مغموم ؛ غمگین ۔

Mourning band : (n) کپڑے کی سیاہ دھجی جو کوٹ کی آستین پر یا ٹوپ کے گرد ماتمی نشان کے طور پر باندھ لی جائے ۔

Mourning border : (n) خط کے کاغذ یا لفاف پر ماتمی سیاہ حاشیہ ۔

Mourning bride : (n) ایک قسم کا کھجلی مار پودا ۔

Mourning coach : (n) گاڑی جو جنازے کے ساتھ ہو ؛ ماتمی سیاہ گاڑی ۔

Mourning dove : (n) امریکی قُمری ۔

Mourning-paper : (n) لفافہ یا کاغذ جس کا حاشیہ سیاہ ہوتا ہے ؛ ماتمی کاغذ ۔

Mourning ring : (n) انگوٹھی جو مرنے والے کی یاد گار کے طور پر پہنی جائے ؛ ماتمی انگوٹھی ۔

Mourning warbler : (n) امریکا کا ایک گانے والا پرندہ ۔

Mourning widow : (n) یورپی جیرینیم ۔

Mourningly : (adv.) ماتم کرتے ہوئے ؛ سوگ مناتے ہوئے ۔

Mournival : (n) (تاش) وہ ہاتھ جس میں چاروں یکے ، بادشاہ ، بیگم یا غلام ہو ۔

Mouse : (n) (۱) چوہا ؛ چوہیا ؛ موش ۔ (۲) کوئی حقیر یا بے قدر چیز ۔ (۳) (عام) لڑائی میں زخمی یا چوٹ کھائی ہوئی آنکھ ۔ (٤) بارودی سرنگ یا

توپ داغنے کے لئے ایک قسم کی دیا سلائی یا فتیلا۔ (٥) چوہے سے مشابہ چیز۔ (٦) (عام) ڈرپوک شخص ؛ شرمیلا آدمی۔ (٧) (عام) عورت ؛ معشوقہ۔ (٨) مستول کو سہارا دینے والی رسی میں لگاہوا موٹھ۔

Drunk as a mouse/Mum, mute, still, quiet-mouse : بالکل خاموش ؛ چپ چاپ۔

Mouse : (v) (١) (بلی یا شکرے کا) چوہے کا شکار کرنا ؛ چوہے پکڑنا۔ (٢) (کسی چیز کی تلاش میں) کونا کونا چھان ڈالنا یا مارنا ؛ بڑی محنت سے تلاش کرنا ؛ (کسی چیز کی تلاش میں) چکر لگانا ؛ منہ لگانا۔ (٣) (بحری) مستول کو سہارا دینے والی رسی میں موٹھ لگانا۔

To mouse over (a book) : شوق سے مطالعہ کرنا۔

Mouse and man : (n) کل جاندار چیز۔

Mouse- bird : (n) افریقی پرندوں کی ایک نوع۔

Mouse-colour : (n) گہرا بھورا رنگ جس میں خفیف سی زردی ہو۔

Mouse-colour / -ed : (a) گہرے بھورے رنگ کا۔

Mouse-deer / Moose-deer : (n) آہوئے ختا ؛ آہوئے چین۔

Mouse-dun : (a & n) دیکھو Mouse colour/-ed

Mouse-ear : (n) ایک پودا ؛ گل وفا ؛ مرز نگوش۔

Mouse-eared : (a) گل و فا کی پتیوں جیسے پتے والا (پودا)۔

Mouse-hawk : (n) چوہے کھانے والا باز ؛ موش خور باز۔

Mouse-hole : (n) چوہے کابل۔

Mouse-lemur : (n) مڈغا سکر کا چھوٹا بندر۔

Mouse-mark : (n) پیدائشی نشان جو چوہے سے مشابہ ہو۔

Mouser : (n) چوہے کا شکار کرنے والا (خصوصاً بلی ، اُلو وغیرہ)۔

Mousetail : (n) ایک پودا جس کے بیج دان کی شکل چوہے سے مشابہ ہوتی ہے۔

Mousetrap : (n) چوہے دان۔

Mousetrap-cheese : (n) پنیر کا ٹکڑا جو چوہا پھنسانے کے لئے چوہے دان میں رکھا جاتا ہے۔

Mousetrap-switch : (n) ایک قسم کا خود کار بجلی کا کھٹکا۔

Mousing : (n) (١) چوہے کا شکار کرنا ؛ بڑی محنت سے تلاش کرنا۔ (٢) (بحری) کسی ہُک کے گرد رسے لپیٹنا ؛ اس طرح لپٹے ہوئے رسے۔ (٣) رسے کے سر پر موٹھ لگانا یا بنانا۔

Mousing : (a) (١) چوہے پکڑنے والا۔ (٢) (مجازاً) ٹوہ لگانے والا ؛ راز جو ؛ جستجو کرنے والا ؛ حریص۔

Mousle / Mouzle : (n) بری طرح پیش آنا۔

Mousquetaire : (n) (١) دستی بندوق سے لیس پیدل سپاہی۔ (٢) بعض زنانہ لباس کی وضع کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔ (٣) (سترھویں صدی اور اٹھارھویں صدی عیسوی میں) شاہ فرانس کے گھریلو فوج کا گھڑ سوار۔

Mousse : (n) ایک قسم کی مٹھائی جو کریم سے بنتی ہے۔

Mousseline : (n) فرانسیسی ململ۔

Mousseline de laine : (n) اونی ، سوتی ململ۔

Mousseline de soie : (n) ریشمی ململ ؛ ایک ریشمی کپڑا جس کی بناوٹ ململ کی طرح ہوتی ہے۔

Moustache : (n) (١) مونچھ ؛ بروت۔ (٢) جانوروں کی مونچھ۔

Old moustache : پرانا سپاہی۔

Moustache-cup : (a) مونچھ روک پیالہ ؛ لب دار پیالہ جو مونچھوں کو بھیگنے سے روکتا ہے۔

Moustache monkey : (n) مغربی افریقہ کا بندر ۔

Moustached : (a) مونچھ والا ۔

Mousterian : (a) عہد حجری کا ؛ اس زمانے کا جب پتھر کے ظروف کا استعمال ہونے لگا تھا ۔

Mousy / Mousie : (n) Mouse کا ظریفانہ مخفف ۔

Mousy : (a) (۱) چوہے کا سا (رنگ وغیرہ) ۔ (۲) چوہوں بھرا (گھر) ۔ (۳) بالکل خاموش ۔

Mouth : (n) (۱) منہ ؛ دہن ؛ دہان ۔ (۲) (عام) زبان درازی ؛ گستاخی ؛ ڈھٹائی ۔ (۳) منہ بنانے کی ادا ۔ (٤)(تھیلے ، غار ، بھٹی وغیرہ کا) منہ ۔ (٥) دریا کا دہانہ ؛ موہانہ ۔ (٦) آواز ۔ (٧) کھانے کا دہانہ ؛ کھانے والا ۔ (٨) (گھوڑے کی) لگام کے اشارے پر چلنے کی آمادگی ؛ لگام کے اشارے پر چلنے والا گھوڑا ۔ (١٠) کھلی ہوئی قینچی وغیرہ کے درمیان کا دوشاخہ ۔

By word of mouth : زبانی ۔

Down in the mouth : جس کی کلغی گری ہوئی ہو ؛ اداس ؛ پست ۔

It makes (one 's) mouth water : منہ میں پانی لے آنا ۔

The mouth water (after, at) : (کھانا وغیرہ دیکھ کر) منہ میں پانی بھر آتا ہے ۔

To close, shut one 's mouth : چپ رہنا ۔

(To condemn a person) out of his own mouth : (کسی کو) اسی کی باتوں سے قائل کرنا ؛ مورد الزام ٹھہرانا ۔

To give mouth : (کتے کا) بھونکنا ۔

To laugh (on) the wrong side of one 's mouth : ہائے وائے کرنا ؛ آہ و زاری کرنا ۔

To make a poor mouth : اپنی غربت جتانا ۔

To make a (wry, ugly, hard) mouth or mouths : منہ بنانا ۔

To open one 's mouth : بولنا ؛ منہ کھولنا ۔

To open one 's mouth wide : زیادہ قیمت طلب کرنا یا مانگنا ۔

To put speech into a person 's mouth : (کسی سے) کہنا کہ فلاں نے یہ باتیں کہی ہیں ؛ الفاظ یا قول کسی کی طرف منسوب کرنا ؛ کسی کی زبان سے کہلانا ۔

To put words into another mouth : کسی کی زبان سے کہلانا ۔

To stop a person 's mouth : بولنے نہ دینا ۔

To take the words out of another 's mouth : منہ کی بات چھین لینا ۔

Useless mouth : بیٹھے بیٹھے کھانے والا ؛ مفت خورا ۔

Mouth : (v) (۱) ایک ایک لفظ الگ الگ کہنا ؛ صاف صاف ادا کرنا ؛ بھرے منہ سے کہنا ؛ ٹھسے سے کہنا ؛ چبا چبا کر باتیں کرنا ۔ (۲) منہ میں لینا ؛ منہ ڈالنا ؛ منہ لگانا ۔ (۳) گھوڑے کو لگام کا عادی کرنا ۔ (٤) منہ بنانا ۔ (٥) (دریا کا) (سمندر وغیرہ میں) گرنا ۔ (٦) بولنا ؛ منہ سے ادا کرنا ۔ (٧) خطیبانہ تقریر کرنا ۔ (٨) کہنا ؛ ظاہر کرنا ؛ افشا کرنا ۔

Mouth-filling : (a) موٹا سا (لفظ) ؛ لفاظی کی (تقریر) ۔

Mouth-footed : (a) (حیوانیات) دہن پا ۔

Mouth-glue : (n) (کسی چیز میں) لگا گوند جو زبان سے ترکرکے چپکایا جائے ۔

Mouth-organ : (n) (۱) منہ سے بجانے کا باجا ؛ ساز دہنی ۔ (۲) (حیوانیات) منہ ؛ زائد جو منہ کا کام دیتا ہے ۔

Mouth-piece : (n) (۱) دہانہ ۔ (۲) باجے کا وہ حصہ جو منہ میں لیا جاتا ہے ؛ لگام کا دہانہ ۔ (۳) دوسروں کی طرف سے بولنے والا ؛ نمائندہ ۔ (٤) مہنال (پائپ کا) ۔ (٥) (عام) فوجداری مقدموں کا ماہر وکیل ؛ مجرموں کا وکیل ۔ (٦) (مکہ بازی میں) منہ کی حفاظت کرانے والی چیز ۔

Mouth-pipe : (n) ارغنوں باجے کا پائپ جس کا منہ لبوترا ہوتا ہے ۔

Mouth-wash : (n) دافع (مرض) شویہ (لوشن) ۔

Mouthed : (a) منہ والا ۔

Mouther : (n) خطیبانہ تقریر کرنے والا ' جوشیلی تقریر کرنے والا ۔

Mouthful : (n) (۱) منہ بھر ؛ بھرمنہ ۔ (۲) لمبا نام ۔ (۳) (عام) پر معنی تبصرہ یا رائے ۔

Mouthless : (a) بے منہ کا ؛ بے دہانے کا ۔

Mouthy : (a) (۱) بد زبان ؛ یا وہ گو ؛ تقریریا ۔ (۲) لفاظ ۔

Mouton : (a) (۱) (چودھویں اور پندرھویں صدی عیسوی کا) فرانسیسی طلائی سکہ ۔ (۲) جاسوس جو کسی ملزم کے ساتھ اس کے خلاف شہادت حاصل کرنے کے لئے لگا رہتا ہے ۔ (۳) بھیڑ کا چمڑا جسے کما کر اور رنگ کرسگ آبی یا سگ ماہی کی کھال جیسا بنادیا جاتا ہے ۔

Moutonnee : (a) (ارضیات) بھیڑ کی پشت جیسی گول (چٹان) ۔

Movability : (n) انتقال پذیری ؛ حرکت پذیری ؛ منقولہ ہونا ۔

Movable / Moveable : (a) (۱) متحرک ؛ حرکت پذیر ۔ (۲) (جائداد) منقولہ (۳) تغیر پذیر ۔ (٤) (قواعد) ملفوظ ؛ تلفظ کیا گیا ۔

Movable / Moveable : (n) (۱) منقولہ یا انتقال پذیر فرنیچر ۔ (۲) (جمع) جائداد منقولہ ؛ مال منقولہ ۔

Movable feast : (n) (۱) وہ تہوار جس کی تاریخ آگے پیچھے رہے ؛ غیر معین تاریخ کا تہوار ۔ (۲) (مزاحاً) کھانا جس کا کوئی مقررہ وقت نہ ہو ۔

Movableness : (n) دیکھو Movability

Movably : (adv.) متحرک طور پر ؛ حرکت پذیر طور پر ۔

Move : (n) (۱) (شطرنج وغیرہ کی) چال (جو چلی جائے) ؛ چلنے کی باری ؛ چال ۔ (۲) عملی قدم ؛ اقدام ۔ (۳) حرکت ؛ مستقل مقام سے منتقل ہونے کا عمل ۔ (٤) گھر بدلنا ۔

A (good or bod) move : اچھا یا برا اقدام ۔

On the move : متحرک ؛ رواں ۔

The move : (کھیل میں) چال چلنے کا حق ۔

To be up to every move on the board : چلتا پرزہ ہونا ؛ کائیاں ہونا ؛ شاطر ہونا ۔

To get a move on : جلدی کرنا ؛ پھرتی سے کام لینا ۔

Move : (v) (۱) متحرک کرنا ؛ حرکت دینا ؛ ہٹنا ۔ (۲) (شطرنج وغیرہ میں) مہرہ چلنا ۔ (۳) چلانا ؛ ہلانا ؛ جنبش دینا ۔ (٤) (پہلو) بدلنا ؛ (ہاتھ وغیرہ کو) جنبش دینا ۔ (٥) اجابت لانا ؛ قبض دور کرنا ۔ (٦) ترغیب دینا (کسی فعل کی مثلاً ہنسانا وغیرہ) ۔ (۷) دل پر اثر کرنا ؛ ہمدردی وغیرہ کا جذبہ پیدا کرنا ۔ (۸) آمادہ کرنا ؛ متوجہ کرنا (کسی بات یا کام کی طرف) ۔ (۹) (جلسے وغیرہ میں) تجویز پیش کرنا ۔ (۱۰) (عدالت سے) درخواست کرنا یا ضابطہ پیش کرنا ۔ (۱۱) سرکنا؛ چلنا ؛ ہٹنا ؛ حرکت کرنا ؛ ہلنا ۔ (۱۲) آگے بڑھنا ؛ ترقی کرنا ۔ (۱۳) (شطرنج میں) چال چلنا ۔ (١٤) نقل مکان کرنا؛ ایک مکان سے اٹھ کر دوسرے میں جانا ؛ مکان بدلنا ۔ (١٥) (انسان کا) پہلو بدلنا ؛ ہلنا جلنا ؛ (ہاتھ پیر کا) جنبش کرنا ۔ (١٦) اجابت ہونا ۔ (١٧) کاروائی کرنا (کسی معاملے میں) ۔ (١٨) میل جول ہونا یا رہنا سہنا (کسی خاص طبقے میں) ۔ (١٩) برانگیختہ کرنا ؛ ابھارنا (جذبات کو) ۔ (٢٠) (چیزوں کا) بیچا جانا ؛ فروخت ہونا ۔ (٢١) سر سے ٹوپی اٹھاکر کورنش (آداب) بجالانا ۔

Move about : (v) مکان باربار بدلنا ۔

Move in : (v) کسی نئے مکان میں آکر رہنا ۔

Move on : (v) (۱) چلو ؛ آگے بڑھو (پولیس والے کا حکم) ۔ (۲) (پولیس والے کا) لوگوں کو ہٹادینا ؛ ایک جگہ کھڑا نہ رہنے دینا ۔

Moveless : (a) بے حرکت ؛ غیر متحرک ؛ غیر منقولہ ؛ بے حس وحرکت ؛ بے جنبش ؛ ساکن ۔

Movelessly : (n) غیر متحرک طور پر ۔

Movelessness : (n) غیر متحرک ہونا ؛ ساکن ہونا ۔

Movement : (n) (۱) حرکت؛ نقل و حرکت؛ جنبش ۔(۲) فوجی نقل و حرکت ؛ فوج کی ترتیب میں تغیرو تبدل ۔ (۳) مشین کے متحرک پرزے ؛ مشین کا کوئی پرزہ یا پرزوں کامجموعہ (کسی خاص غرض کے لئے) ۔ (٤) ذہنی تحریک یا حرکت ۔ (٥) نظم یا قصےکی تدریجی تکمیل یا ارتقا (٦) (موسیقی) گیت یا نغمےکی حرکت بہ لحاظ وقت اور سُریلے پن کے؛ گیت ۔ (۷) تحریر نغمہ (Musical Composition) کا ایک حصہ جو اپنی جدا ساخت اور سریلا پن رکھتا ہے ۔ (۸) تحریک (جیسے قومی تحریک) ؛ جوہز ۔ (۹) (بازار میں مال کی) تگرم بازاری ۔ (۱۰) (فوج) کوچ ؛ روانگی ۔(۱۱) (فنون لطیفہ) (نقاشی میں) یہ دکھانا کہ تصویریں متحرک ہیں ۔ (۱۲) (تعمیرات) آرائشی خطوں وغیرہ میں ہم آہنگ تنوع ۔ (۱۳) مخصوص رجحان ؛ خاص جذبہ ۔ (١٤) اجابت ؛ پاخانہ ؛ پاخانہ کرنا ۔

In the movement : بہاؤ کے رخ ۔

Movement cure : (n) علاج بالحرکت ۔

Mover : (n) (۱) حرکت دینے والا خصوصاً خدا ۔ (۲) حرکت دینے والی مشین ؛ محرک پرزہ ۔ (۳) تجویز پیش کرنے والا ؛ مجوز ؛ محرک ۔ (٤) حرکت کرنے والا ؛ متحرک ۔ (٥) (شطرنج) ایسے نقشہ٭ معمہ سے متعلق جس سے یہ ظاہر ہوکہ بادشاہ کتنی چالوں میں مات ہوجائے گا ۔

First mover : (فلک) فلک الا فلاک ؛ فلک اعظم ۔

First mover/Prime mover : (۱) مبداء حرکت ؛ محرک اصلی ۔ (۲) کسی مفید کام کا بانی یا موجد ۔

Movie : (n) سنیما ؛ بائسکوپ ۔

Moving : (a) (۱) محرک ؛ حرکت دینے والا ۔ (۲) موجد ؛ بانی ؛ پیدا کرنے والا ۔ (۳) مؤثر ؛ پُراثر ؛ رقت انگیز ؛ دلگداز ۔

Moving picture : (n) سنیما ؛ بائسکوپ ۔

Moving plant : (n) ایک قسم کا ہندوستانی درخت جس کی پتیاں ہر وقت گھومتی رہتی ہیں ۔

Moving staircase : (n) متحرک زینہ ۔

Moving stairway : (n) دیکھو Moving staircase

Movingly : (adv.) مؤثر طریقے سے ؛ پر اثر طور پر ۔

Movingness : (n) محرک ہونا ؛ موجد ہونا ؛ مؤثر بنانا ۔

Mow : (n) (۱) خرمن ؛ گھاس ، غلے وغیرہ کا ڈھیر (مدور یا مستطیل) ۔ (۲) خرمن کا وہ حصہ جہاں غلے وغیرہ رکھے جاتے ہیں ۔

Mow : (n) منہ بنانا ؛ مضحک شکل بنانا ۔

Mow : (v) (۱) (درانتی یا مشین سے) گھاس کاٹنا ؛ کھیت کاٹنا ؛ کٹائی کرنا ۔ (۲) فصل کاٹنا ۔ (۳) قلع قمع کرنا ؛ مولی ، گاجر کی طرح کاٹنا ۔

Mow : (v) (اناج وغیرہ) خرمن رکھنا ۔

Mow : (v) منہ بنانا ۔

Mowburn : (v) (اناج گھاس وغیرہ کا) تپش کی شدت سے جل جانا ؛ گل سڑجانا ۔

Mowburnt : (a) گلا سڑا (اناج) کھلیان کا جلاھوا (غلہ وغیرہ جو کھلیان میں تپش کی شدت سے جل جائے) ۔

Mower : (n) (۱) گھاس کاٹنے والا ۔ (۲) حاصب ؛ گھاس کٹ ؛ گیاہ تراش۔

Mowing : (n) (۱) گھاس وغیرہ کاٹنا ۔ (۲) گھاس جو ایک دفعہ میں کاٹی جائے ۔ (۳) (امریکا) وہ قطعہ اراضی جس میں چارے کے لئے گھاس بوئی جائے ۔

Mowing grass : (n) گھاس جو کاٹی جانے کےلئے محفوظ رکھی جائے ۔

Mown : (a) (درانتی یا مشین سے) کاٹی ہوئی (چیز) ۔

Mows : (n) خندہ انگیز چیز ؛ مضحك چیز۔

Moxa : (n) (۱) موکسا ؛ ایك درخت کی سوکھی پتیوں کا رواں جس سے جلد میں سوزش پیدا ہوجاتی ہے (گٹھیا کے لئے مفید ہے) ۔ (۲) موکسا کی قسم کی کوئی چیز جو جلد میں سوزش پیدا کرنے کے لئے استعمال کی جائے ۔

Moya : (n) وہ کیچڑ جو کوہ آتش فشاں سے نکلتی ہے ؛ آتش فشاں کی کیچڑ۔

Moyen : (n) (اسکاچستان) وسیلہ ؛ ذریعہ ۔

Mozarab / Mozarabe / Muzarab : (n) مستعرب ؛ ہسپانیہ کے شاہان مور کی عیسائی رعایا جن کو مذہبی آزادی حاصل تھی۔

Mozarabic : (a) مستعرب سے متعلق ؛ مستعربی ۔

Moze : (v) دیکھو Gig

Mozo : (n) نوکر ؛ گھر کا کام کرنے والا نوکر ؛ گھریلو نوکر ۔

Mozzetta / Mozetta : (n) ایك قسم کی بے آستین کی قبا جو رومن کیتھولك پوپ پہنتے ہیں۔

Mr. : (۱) دیکھو Mister ۔ (۲) Master کا مخفف ۔

Mrs. : بیگم ؛ ان شریف خواتین کا لقب جن کے شوہر خطاب یافتہ نہ ہوں (شوہر کے خاندانی نام کے ساتھ استعمال ہوتا ہے) ؛ Mister کا مخفف۔

Mrs grundy : (n) پابندئ وضع ؛ پابندئ رسوم ۔

Ms. : (n) دیکھو Manuscript

Mss. : (n) دیکھو Manuscripts

Mu-meson : (n) میون (Meson) جس کی خصوصیت برقیہ کی سی ہوتی ہے مگر اس کی کمیت 207 گنا زیادہ ہوتی ہے ۔

Mucate : (n) (کیمیا) مختلف قسم کے گوند پر شورے کے تیزاب کے عمل سے پیدا ہونے والے ترشے کا نمك ۔

Mucedin : (n) (کیمیا) ایك قسم کا نائٹروجنی مادہ جوگلوٹین (Gluten) میں پایا جاتا ہے ۔

Mucedinous : (a) پھپھوندی نما ؛ پھوئی زدہ ۔

Much : (a) بہت ؛ بہت سا ؛ بہت زیادہ ؛ بسیار ؛ کثیر ۔

Much good may it do you : اس سے آپ کو کوئی فائدہ نہیں ہوگا ؛ بیکار ہے ۔

Too much : ناقابل برداشت ۔

Much : (n) بڑی مقدار یا تعداد ۔

By much : بڑی مقدار میں یا تعداد سے ۔

(Not)to be much : اہم نہ ہونا ۔

Not to be much to look at : بد شکل ہونا ۔

To make much of : دیکھو Make

To think much of : قدر کرنا ۔

Much : (adv.) (۱) بہت ؛ شدت سے ۔ (۲) تقریباً ؛ قریب قریب ۔

Much of an age : ہم عمر؛ قریب قریب ایك ہی عمر کے ۔

Much of a piece : یکساں ؛ ایك طرح کا ۔

Much of a size : قریب قریب برابر ؛ تقریباً ایک ہی قد و قامت کے ۔

Much : (v) (۱) محبت کرنا ؛ دلار کرنا ؛ پیار کرنا ۔ (۲) ناز برداری کرنا (خصوصاً بیماروں کی) ۔

Much as : (conj.) تاہم ۔

Muchacha : (n) (۱) جوان عورت ؛ لڑکی ۔ (۲) دائی ؛ نوکرانی ؛ ملازمہ ۔

Muchacho : (n) (۱) جوان مرد ؛ لڑکا ۔ (۲) نوکر ؛ ملازم ۔

Muchly : (adv.) (مزاحاً) کثرت سے ؛ بہت زیادہ ۔

Muchness : (n) (۱) کثرت ؛ زیادتی ؛ افراط ؛ فراوانی ؛ بہتات ۔ (۲) بڑائی ۔

Much of a muchness : قریب قریب یکساں ۔

Muci parous : (a) مخاط پیدا کرنے والا ۔

Mucic acid : (n) وہ ترشہ جو مختلف قسم کی گوندوں پر رقیق شورے کے تیزاب کے عمل سے پیدا ہوتا ہے ۔

Muciferous : (a) مخاط زا ؛ لعاب خارج کرنے والا ۔

Mucific : (a) مخاط زا ؛ لعاب پیدا کرنے والا ۔

Muciform : (a) مخاط سے مشابہ ؛ مانند لعاب ۔

Mucigen : (n) آسانی سے مخاطین میں تبدیل ہوجانے والے مادے ۔

Mucigenous : (a) (۱) مخاط زا ۔ (۲) بہ آسانی مخاطین میں تبدیل ہوجانے والے مادوں جیسے ۔

Mucilage : (n) (۱) (درختوں کا) لعاب ؛ چیپ ؛ لس ۔ (۲) گوند ؛ صمغ ۔ (۳) لعاب جسم ؛ لیز ؛ آنو ؛ چپچپا مادہ جو انسان کے جسم سے نکلتا ہے ۔

Mucilage : (v) گوند لگاکر چپکا دینا ۔

Mucilaginous : (a) (۱) صمغی ؛ لعاب دار ؛ چیپ دار ؛ لس دار ؛ چپچپا ؛ لزج ۔ (۲) آنوزا ۔

Mucilaginous glands : (n) آنوزا غدود ؛ غشاء زلالی کی تہیں ۔

Mucilaginously : (adv.) لعاب دار طور پر ۔

Mucin / Mucine : (n) مخاطین ؛ موسین ۔

Mucinogen : (a) دیکھو Mucigen

Mucinous : (a) مخاطین سے متعلق ؛ مخاط نما ۔

Muck : (n) (۱) کھات ، کھاد ۔ (۲) کیچڑ ؛ نجاست ۔ (۳) مکروہ یا ناپاک چیز ۔ (٤) میلاپن ؛ گندگی ۔ (٥) کھدائی یا کان کنی کے عمل میں نکلی ہوئی چیزیں ۔(٦) خام دھاتوں یا چٹانوں کا انبار ۔

Muck : (n) دیکھو Amuck

Muck : (v) (۱) (کھاد وغیرہ سے) صاف کرنا ۔ (۲) گندہ کرنا ؛ غلیظ کرنا ؛ میلا کرنا ۔ (۳) (عام) (کام کو) بگاڑنا ؛ پٹ کر دینا ۔ (٤) (عام) منہ اٹھائے پھرنا ؛ ادھر اُدھر مارا مارا پھرنا ۔ (٥) کھاد ڈالنا ۔ (٦) الجھا دینا ؛ پھنسا دینا ۔ (٧) ڈھکیلنا ؛ ہٹانا ۔ (٨) محنت سے کام کرنا ۔

To muck about : ادھر ادھر مارا مارا پھرنا ۔

Muck-a-muck : (n) کھانا ؛ غذا ۔

Muck-a-muck : (v) کھانا ؛ تناول فرمانا ۔

Muck-bar : (n) لوہے کا چھڑ ۔

خام لوچ دار یا نرم لوہا ۔

Muck-rake : (n) (۱) کیچڑ جمع کرنےکا پیا ۔(۲) (مجازاً) گندی جگہ ۔

Muck-rake : (v) (۱) کیچڑ جمع کرنا ۔ (۲) (کسی تہمت یا جرم کی) تفتیش کرنا ۔

Muck-wet : (a) (کیچڑ کی طرح) بھیگا ہوا ۔

Muckamuck : (n) بڑا آدمی ۔

Mucker : (n) (۱) پٹخنی ۔ (۲) (مجازاً) افتاد ؛ مصیبت ۔

To come a mucker : افتاد پڑنا ؛ پٹخنی کھانا ۔

To go mucker : فضول خرچی کرنا ؛ روپیہ برباد کرنا ۔

Mucker : (n) (۱) مکار ؛ فریبی ۔ (۲) موٹا بھدا آدمی ۔

Mucker : (v) (۱) افتاد پڑنا ؛ پٹخنی کھانا ۔ (۲) موقع ضائع کرنا ۔

Muckiness : (n) میلا کُچیلا ہونا ؛ غلاظت ۔

Muckraker : (n) جرم کو عیاں کرنے والا ؛ تہمت کی تفتیش کرنے والا ۔

Muckry : (a) گندہ ؛ غلیظ ؛ میلا کچیلا ۔

Muckworm : (m) (۱) گبریلا ؛ گوبر کا کیڑا ۔ (۲) (مجازاً) کنجوس ؛ مکھی چوس ۔ (۳) آوارہ ؛ لاوارث چھوکرا ۔

Mucky : (a) (۱) میلا کچیلا ؛ غلیظ ؛ گندا ۔ (۲) کیچڑ میں لت پت ؛ کیچڑ کی طرح کا ۔

Muco - : (prefix) سابقہ بمعنی " مخاطی " ۔

Muco-purulent : (a) مخاطی ؛ ریمی ۔

Mucocele : (n) (مرضیات) مخاطی قیلیہ ؛ فق مخاطی ۔

Mucoid : (a) مخاط نما ۔

Mucoid degeneration : (n) خلیوں کی مخاطین میں تبدیلی ۔

Mucopus : (n) پیپ ملا ہوا مخاط ؛ ریمی مخاط ۔

Mucor : (n) جنس کپک ؛ ایک قسم کا پودا ۔

Mucorrhea : (n) ریزش مخاط ۔

Mucosa : (n) (۱) غشائے مخاطی ۔ (۲) آنو کی جھلی ۔

Mucosanguineous : (a) مخاطی دموی ؛ جس میں آنو اور خون دونوں ہوں ۔

Mucose : (a) لسدار ۔

Mucosity : (n) مخاطیت ؛ لعابدار ہونا ؛ لزوجیت ؛ چپچپاپن ۔

Mucoso - : (prefix) سابقہ بمعنی " مخاطی " ۔

Mucoso-calcareous : (n) مخاطی کلسی ؛ جس میں چونا اور مخاط دونوں ہوں ۔

Mucous : (a) (۱) لعابدار ؛ لسدار ؛ لزج ؛ چیپ دار ؛ آنو بھرا ؛ چپچپا ۔ (۲) مخاطی لعابی ؛ لزج ۔ (۳) (نباتیات) صمغی ؛ لسدار ۔

Mucous membrane : (n) دیکھو Mucosa

Mucous tissue : (n) مخاطی نسیج ۔

Mucro : (n) (نباتیات و حیوانیات) نکیلا حصہ ؛ نکیلا عضو ؛ نوک ۔

Mucronate /Mucronated : (a) نوکدار ؛ نکیلا ۔

Mucronately : (adv.) نوکدار ہوکر ؛ نکیلا بن کر ۔

Mucronulate : (a) سوئی نما ؛ باریک نوک ۔

Mucronulated : (a) دیکھو Mucronulate

Mucronulatous : (a) باریک نوک والا ۔

Muculent : (a) مخاط نما ؛ لعابی ۔

Mucus : (n) (۱) (حیوانیات) لزوجیت ؛ لعاب ؛ چیپ ؛ آنو ؛ بلغم ؛ چپچپا مادہ جو انسان کے جسم سے نکلتا ہے ۔(۲) ایک چیپ دار مادہ جو سبھی درختوں میں پایا جاتا ہے ۔

Mud : (n) (۱) گیلی مٹی ؛ کیچڑ ؛ کیچ ۔ (۲) نکمی چیز ؛ گندی بات ؛ گندگی ؛ کیچڑ ۔

As clear mud : ناصاف ؛ جو سمجھ میں نہ آئے ۔

To fling or throw mud : کیچڑ اچھالنا ؛ بدنام کرنا ۔

To stick in the mud : پھنس کے رہ جانا؛ کام رک جانا ۔

Mud : (n) ایک ولندیزی پیمانہ ۔

Mud-bass : (n) ایک چھوٹی دریائی مچھلی ۔

Mud-bath : (n) معدنی چشموں کی کیچڑ میں غسل (وجع مفاصل کا علاج) ۔

Mud-boat : (n) (۱) دریا سے نکالی ہوئی کیچڑ کو ڈھونے والی کشتی ۔ (۲) سمندری پرندوں کے شکار میں کام آنے والی کشتی ۔

Mud-cat / Mud-catfish : (n) بعض قسم کی مچھلیوں کا نام ۔

Mud crab : (n) ایک قسم کا کیکڑا ۔

Mud-dab : (n) ایک قسم کی چھوٹی چپٹی مچھلی ۔

Mud-dauber : (n) بھڑ کی ایک قسم جو کیچڑ سے گھر بناتا ہے ۔

Mud-devil : (n) (امریکی) سمندر آبی ۔

Mud-eel : (n) ماہی غوک ؛ سیرین ۔

Mud-fish : (n) کیچڑ میں رہنے والی مچھلی ؛ گلِ ماہی ۔

Mud-flat : (n) وہ دلدلی خطہ جو کامل جزر کے وقت نظر آتا ہے ۔

Mud-hen : (n) دلدل وغیرہ میں رہنے والی مرغی ۔

Mud-iguana : (n) دیکھو Mud-eel

Mud-lava : (n) گلی لاوا ؛ کوہ آتش فشاں کی کیچڑ ۔

Mud-minnow : (n) مچھلیوں کی ایک جنس ۔

Mud-pie : (n) گیلی مٹی کا سموسہ جو لڑکے کھیل میں بناتے ہیں ۔

Mud-puppy : (n) سمندر کی بعض جنس ۔

Mud-quake : (n) (مزاحاً) ولندیز کا زلزلہ ۔

Mud-scow : (n) چپٹی کشتی جس سے کیچڑ ڈھوتے ہیں ۔

Mud-sill : (n) (۱) سب سے نیچی دہلیز ۔ (۲) سب سے نچلے طبقے کا آدمی ۔

Mud-ston : (n) گل سنگ ؛ گلی چٹان ۔

Mud-terrapin /- tortoise /-turtle : (n) کیچڑ میں رہنے والا کچھوا ۔

Mud-volcano : (n) وہ آتش فشاں جس میں کیچڑ نکلتی ہو ؛ گلی برکان ۔

Mud-worm : (n) (۱) کیچڑ میں رہنے والا کیڑا ۔ (۲) (تحقیراً) حقیر آدمی ۔

Mudar/Madar : (n) مدار کا درخت ؛ ایک جھاڑی جو جزائر شرق الہند میں ہوتی ہے ۔

Mudarine : (n) ایک تلخ مادہ جو مدار کے درخت کی جڑ کی چھال سے نکلتا ہے ۔

Muddily : (adv.) گدلے پن سے ؛ بھاری آواز سے ؛ دھندلے پن سے ؛ مبہم یا غیر واضح طور پر ۔

Muddiness : (n) گدلاپن ؛ دھندلاپن ؛ بھاری پن (آوازکا) ؛ غیر واضح ہونا ۔

Muddle : (n) (۱) گڑ بڑ ؛ گلمڈ ؛ ابتری ؛ خرابی ؛ بدنظمی ؛ بدترتیبی ۔(۲) مجموعہ* پریشانی ۔ (۳) دم پخت مچھلی ؛ دم پخت مچھلی کی دعوت ۔

To make a muddle of : (کام کو) خراب کرنا ؛ ابتر کرنا ؛ چوپٹ کردینا ۔

Muddle : (v) (۱) مدہوش کرنا ؛ بدمست کرنا ۔ (۲) گلمڈ کرنا ؛ خلط ملط کرنا ۔ (۳) کام بگاڑ دینا ؛ چوپٹ کردینا ؛ ابتر کردینا ۔ (٤) بے تکے پن سے کام کرنا ۔ (٥) برباد کردینا ؛ ضائع کرنا ؛ فضول خرچی کرنا ۔ (٦) ملانا

(چینی وغیرہ) - (۷) منہ ہی منہ بولنا ؛ بڑ بڑانا -

To muddle about : آوارہ گردی کرنا ؛ بیکار ادھر ادھر پھرنا -

To muddle on : لشتم پشتم کام چلانا -

o muddle through : تیر تکے سے کام چلانا ؛ باوجود غلطی کرنے کے کام نکال لے جانا -

Muddle-brained : (a) بے وقوف ؛ کوڑھ مغز -

Muddle-head : (n) بے وقوف ؛ کوڑھ مغز شخص -

Muddle-headed : (a) دیکھو Muddle brained

Muddle-headedness : (n) بے وقوفی ؛ احمق پن -

Muddled : (a) (۱) مدھوش ؛ مخمور - (۲) مبہم ؛ غیر واضح - (۳) بے ترتیب ؛ گڈ مڈ ؛ خلط ملط -

Muddledness : (n) بے ترتیبی ؛ مبہم -

Muddler : (n) گڈ مڈ کرنے والا ؛ کام بگاڑ نے والا -

Muddy : (a) (۱) گدلا ؛ کیچ بھرا ؛ کیچڑ سے بھرا ہوا - (۲) (روشنی) دھندلی ؛ میلی میلی - (۳) (آواز) بھاری - (٤) جس کے خیالات الجھے ہوئے ہوں ؛ پریشان خیال - (٥) مبہم ؛ غیر واضح - (٦) گِلی ؛ کیچ میں پیدا ہونے والا -

Muddy : (v) گدلا کرنا ؛ کیچڑ بھرنا ؛ دھندلا کرنا ؛ (خیالات کو) الجھانا ؛ مبہم بنانا -

Muddy-headed : (a) دیکھو Muddle-headed

Muddy-metted : (a) اداس ؛ پژ مردہ -

Muddy-minded : (a) دیکھو Muddle-headed

Mudguard : (n) کیچ روک ؛ گِل گیر ؛ مڈ گارڈ -

Mudir : (n) مدیر ؛ (ترکی) گاؤں کا مقدم ؛ معزز شخص ؛ (مصر) صوبہ دار -

Mudirate : (n) مدیر کا علاقہ ؛ مدیر کا صدر مقام -

Mudirieh : (n) دیکھو Mudirate

Mudlark : (n) (۱) کیچڑ میں رہنے والا ؛ کیچڑ میں لوٹنے والا ؛ لاوارث چھوکرا - (۲) چنڈول جیسا ایک پرند -

Mudlark : (v) کیچڑ میں کھیلنا ؛ کیچڑ میں تلاش کرنا -

Muezzin : (n) مؤذن ؛ اذان دینے والا -

Muff : (n) (۱) سمور یا اون کا استوانہ نما خول جسے عورتیں ہاتھوں کو گرم رکھنے کے لئے استعمال کرتی ہیں ؛ سموری یا اونی دست پوش ؛ مف - (۲) بعض قسم کے گھریلو مرغوں کے سر کی کلغی - (۳) (شیشہ سازی) پھونکے ہوئے شیشے کا استوانہ جس سے شیشے کی چادریں بنتی ہیں - (٤) کسی چیز کے گرد لگا ہوا چھوٹا اور کھوکھلا استوانہ ؛ دوچیزوں کو جوڑ نے والا چھوٹا کھوکھلا استوانہ -

Muff : (n) (۱) بے وقوف ؛ بھدا (جو ورزشی کھیلوں میں سست ہو) - (۲) چوک (خصوصاً گیند کو پکڑ نے میں) -

Muff : (n) ایک قسم کا خوش الحان پرند -

Muff : (v) (شیشے کو) شکن ڈال کر نیم شفاف بنانا -

Muffetee : (n) اونی دھاگے کے کف جو کلائی میں پہنتے ہیں -

Muffin : (n) (۱) کلچہ - (۲) ایک قسم کی چپٹی چینی کی رکابی -

Muffin bell : (n) گھنٹی جو کلچہ فروش بجاتے ہیں -

Muffin-face : (n) (عام) بے حس چہرہ -

Muffin-man : (n) کلچہ فروش -

Muffineer : (n) وہ شیشی جس سے نمک یا خشک چینی کلچے پر چھڑکتے ہیں -

Muffish : (a) بھدا ؛ بے وقوف ؛ بھدے پن کا ؛ بے وقوفی کا ۔

Muffle : (n) (۱) آواز کو دبانے والی کوئی چیز ۔ (۲) دبی آواز ۔ (۳) وہ ظرف جس میں کوئی چیز رکھ کر بھٹی میں گرم کی جائے ۔ (٤) مکے بازی کا دستانہ ۔ (٥) دیکھو Mitten ۔

Muffle : (n) جگالی کرنے والے یا کترنے والے جانوروں کے بالائی لب اور ناک کا موٹا حصہ ؛ پوز ؛ پوزہ ۔

Muffle : (v) (۱) (کپڑے سے) ڈھانپنا ؛ ڈھکنا ۔ (۲) (کسی کے سر پر) کپڑا لپیٹ دینا یا منڈھ دینا تاکہ آواز دب جائے ؛ کپڑا منڈھ کر آواز کو دبا دینا ۔ (٤) (شیشے کو) شکن ڈال کر نیم شفاف بنانا ۔

Muffler : (n) (۱) گلوپوش ؛ گلو بند ۔ (۲) مکا بازی کا دستانہ ؛ دبیز دستانہ ۔ (۳) کوئی چیز جس سے آواز دب جائے خصوصاً وہ گدی جو پیانو کے پردے اور تار کے بیچ میں رکھتے ہیں ۔ (٤) چرمی دستانہ (جو دیوانوں کے ہاتھوں پر چڑھا دیتے ہیں تاکہ کپڑے نہ پھاڑ سکے) ۔ (٥) بغیر انگلیوں کا دستانہ ۔

Mufti : (n) مفتی ؛ فتویٰ دینے والا ۔

Mufti : (n) (۱) معمولی کپڑے ؛ سادہ کپڑے (وردی کے مقابلے میں) ۔ (۲) غیر فوجی ؛ سادہ کپڑے پہننے والا ۔

Mug : (n) (۱) مگ ؛ گلاس ؛ آبخورہ ۔ (۲) پانی وغیرہ جو گلاس میں ہو ۔ (۳) ایک مفرح شربت ۔

Mug : (n) (۱) چہرہ ؛ منہ ۔ (۲) آدمی کے چہرے کی تصویر (خصوصاً جو پولیس والے لیتے ہیں) ۔ (۳) مضحک شکل ۔

Mug : (v) (۱) مضحک شکل بنانا ؛ منہ بنانا ۔ (۲) غازہ ملنا ؛ پوڈر ملنا ؛ روپ بھرنا ۔ (۳) تصویر لینا ۔

Mug : (n) (۱) (عام) احمق ؛ بے وقوف ؛ (تاش کے کھیل میں) دھوکا کھانے والا ۔ (۲) ٹھگ ؛ فریبی ۔

A mug 's game : مہمل اور غیر نفع بخش کام ۔

Mug : (v) لوٹنے کی خاطر گلا گھونٹنا ؛ مارنا ۔

Mug : (n) (۱) (عام) امتحان ۔ (۲) بہت پڑھنے والا ؛ رٹو ؛ رٹنے والا ؛ گھوٹنے والا ۔

Mug : (v) (۱) بڑی محنت سے پڑھنا ؛ رٹنا ؛ گھوٹنا ۔ (۲) (کسی مضمون کا) مطالعہ کرنا ؛ تیار کرنا ۔

Mug : (n) پھوار ؛ ترشح ؛ بوندا باندی ۔

Mug : (v) پھوار پڑنا ؛ ترشح ہونا ۔

Mug-house : (n) بوزہ خانہ ؛ وہ جگہ جہاں بوزہ یا ایل (شراب) بکتی ہو ۔

Mug shot : (n) دیکھو Mug

Mugger : (n) (پھیری کرکے) چینی کے ظروف بیچنے والا ۔

Mugger / Muggur / Muggar : (n) مگر ؛ مگر مچھ ۔

Mugger : (n) (لوٹنے کی غرض سے) پیچھے سے حملہ کرنے والا ۔

Mugger : (n) مضحک شکل بنانے والا ۔

Muggily : (adv.) گھٹن کے ساتھ ۔

Mugginess : (n) مرطوب گرمی ؛ گھٹن ؛ حبس ۔

Mugging : (n) (۱) مضحک شکل بنانا ۔ (۲) (لوٹنے کی غرض سے) مارنا پیٹنا ۔

Muggins : (n) (۱) سادہ لوح ؛ بے وقوف ؛ نادان ۔ (۲) بچوں کا تاش کا کھیل ۔ (۳) Dominoes کا ایک کھیل ۔

Muggles : (n) ایک قسم کا سگریٹ جو حشیش کی پتیوں اور پھولوں کو بھر کر بنتا ہے ۔

Muggletonian : (n) مگلٹونی ؛ مگلٹون کا مقلد (Muggleton) (ایک درزی تھا جو مذہبی جنون کے باعث اپنے آپ کو بڑا اور آخری پیغمبر سمجھتا تھا) ۔

Muggletonian : (a) مگلٹونی ؛ مگلٹونی فرقے سے متعلق ۔

Muggy : (a) (۱) مرطوب اور گرم (موسم) ؛ مرطوب اور گرمی کا (دن) ۔ (۲) بند ، حبس جس میں دم گھٹتا ہو ۔

Mugweed : (n) (۱) قرنفل بیابانی ۔ (۲) ایک قسم کا پودا (Cross wort) ۔

Mugwort : (n) قرنفل بیابانی ۔

Mugwump : (n) (۱) بڑا آدمی ۔ (۲) وہ شخص جو سیاسی پارٹیوں سے الگ رہتا ہو ۔ (۳) غیر جانب دار ۔

Mugwump : (v) غیر جانبدار رہنا ۔

Mugwumpery : (n) غیر جانبداری کا نظریہ ۔

Mugwumpish : (a) غیر جانبدار ۔

Mugwumpism : (n) دیکھو Mugwumpery

Muir : دیکھو Moor

Mulatress : (n) مخلوط یورپی اور حبشی نسل کی عورت ۔

Mulatto : (n) مخلوط یورپی اور حبشی کی اولاد ؛ ملاٹو ؛ دوغلا ۔

Mulatto : (a) مخلوط یورپی حبشی نسل کا ؛ گندمی رنگ کا ۔

Mulberry : (n) (۱) توت ؛ شہتوت ۔ (۲) شہتوت کا درخت ۔ (۳) گہرا ارغوانی رنگ ۔

Mulberry : (a) گہرے ارغوانی رنگ کا ۔

Mulberry-bush : (n) بچوں کا ایک کھیل ۔

Mulberry germ/-mass : (n) دیکھو Morula

Mulberry rash : (n) ٹائفس بخار میں نکلنے والے ارغوانی رنگ کے سرخ باوے ۔

Mulch : (n) گیلی پیال اور پتوں کا مرکب جو نئے پودوں کی جڑوں کی حفاظت کے لئے پھیلا دیا جاتا ہے ؛ نیم سڑی گھاس ۔

Mulch : (v) نیم سڑی گھاس سے پودوں کی حفاظت کرنا ۔

Mulct : (n) جرمانہ ۔

Mulct : (v) (۱) جرمانہ کرنا ؛ جرمانے کی سزا دینا ۔ (۲) (کسی شخص سے کوئی چیز) چھین لینا ۔

Mule : (n) (۱) خچر ۔ (۲) بے وقوف اور ضدی آدمی ؛ اڑیل ٹٹو ۔ (۳) دوغلا جانور یا پودا ۔ (٤) ایک قسم کی کاتنے کی مشین ۔ (٥) چرخہ ۔ (٦) آدھا تیتر آدھا بٹیر ۔ (۷) ایسا سکہ جس کے دونوں رخ (آگے اور پیچھے) مختلف ہوں ۔ (۸) نہروں میں جہاز کو کھینچنے کا برقی موٹر ۔

Mule : (n) ایک قسم کی زیر پائی (سلیپر) یا جوتا جس میں ایڑی نہیں ہوتی ۔

Mule : (a) دوغلا ۔

Mule : (v) دومختلف قسم کے ٹھپوں سے سکے کا قالب بنانا ۔

Mule armadello : (n) جنوبی امریکا کا زمین کے اندر رہنے والا ایک جانور ۔

Mule-bird/-canary : (n) ایک دوغلا پرند ۔

Mule deer : (n) ایک قسم کا ہرن جس کے کان خچر کے کان سے مشابہ ہوتے ہیں ۔

Mule jenny : (n) ایک قسم کا چرخہ ۔

Mule-teer : (n) خچربان ؛ خچر والا ۔

Mule-twist : (n) چرخے پر بٹا ہوا دھاگا ۔

Mule yarn : (n) دیکھو Mule twist

Muley / Mulley : (n) بے سینگ کی گائے ؛ گائے ۔

Muley / Mulley : (a) بے سینگ والا جانور ۔

Muley axle: (n) موٹر کا دھرا جس کے سر محور پر حلقہ نہیں ہوتا ہے ۔

Muley saw : (n) بغیر چوکھٹے کا ایک قسم کا لمبا آرہ ۔

Mulish : (a) خچر جیسا ؛ بے وقوف اور ضدی ؛ اڑیل ۔

Mulishly : (adv.) احمقانہ ضد سے ؛ اڑیل پن سے ۔

Mulishness : (n) خچر صفتی ؛ بے وقوفی کی ضد ؛ اڑیل پن ۔

Mull : (n) راس ؛ خشکی کا وہ حصہ جو تری میں چلا جائے ۔

Mull : (n) مجیٹھ ؛ ولندیزی میدر ۔

Mull : (n) ناس کی ڈبیا ۔

Mull : (n) باریک سادہ ململ ۔

Mull : (n) (عام) خرابی ؛ ابتری ؛ گڑبڑ ۔

Mull : (v) شراب یا بیڑ میں شکر ، گرم مسالا ، انڈے کی زردی ملا کر ایک گرم مشروب بنانا ۔

Mull : (v) (۱) اناڑی پن سے چھوڑ دینا (گیند وغیرہ) ؛ کام خراب کردینا ۔ (۲) غور کرنا ؛ سوچنا ؛ فکر کرنا ۔ (۳) پیسنا ؛ ملانا ۔ (٤) چوپٹ کر دینا ؛ ستیا ناس کردینا ؛ مختل کر دینا ۔

Mullah : (n) ملا ؛ عالم ؛ عالم دین فقیہہ ۔

Mullein : (n) ایک بوٹی جس کی پتیاں نرم ، روئیں دار اور پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں ؛ بوصیر ؛ سفید بھنگ ۔

Mullein foxglove : (n) ایک امریکی بوٹی جس کی پتیاں کھردری اور پھول زرد ہوتے ہیں ۔

Mullein moth : (n) ایک قسم کا پروانہ جس کا پھل روپ بوصیر کی پتیاں کھاتا ہے ۔

Mullein shark : (n) دیکھو Mullein moth

Mullein tea : (n) بوصیر کی چائے ؛ سفید بھنگ کاخیساندہ ۔

Muller : (n) بٹا ؛ سل کا بٹا ۔

Muller : (v) بٹے سے پیسنا ۔

Muller-stone : (n) بٹا ؛ سل بٹا ۔

Mullerian : (a) ملیری بیض نالی ۔

Mullet : (n) (۱) ملیٹ ؛ شاہ ماہی ؛ سمندر کی مچھلی کی ایک جنس ۔ (۲) بعض دوسرے اقسام کی مچھلیاں ۔

Mullet : (n) (نقابت) پانچ نوکوں والا ستارہ ۔

Mulley : دیکھو Muley

Mulligatawny : (n) (۱) ہند کا ایک چٹپٹا مسالے دار شوربا (سوپ) ۔ (۲) وہ مسالا جو اس شوربے میں ڈالا جاتا ہے ۔

Mulligatawny paste : (n) وہ مسالا جو اس شوربے میں ڈالا جاتا ہے ۔

Mulligrubs : (n) (۱) افسردگی ؛ دل کا بیٹھا جانا ۔ (۲) (مزاحاً) درد شکم ؛ درد معدہ ۔

Mullion / Mull : (n) (تعمیرات) کھڑکی کی عمودی سلاخ ؛ گز ؛ میان پٹی ؛ چار چوب ۔

Mullion window/Mullioned- : (n) سلاخ دار کھڑکی ۔

Mullioned : (a) سلاخ دار ۔

Mullock : (n) (۱) فضلہ ؛ کوڑا کرکٹ ۔ (۲) معدن بے زر ؛ کان جس میں سونا نہ ہو ۔ (۳) فضلہ معدن ؛ فضلہ جو سونا نکالنے کے بعد بچ جائے ۔

Mulmull : (n) ململ۔

Multangular / Multiangular : (n) کثیر الزوایہ ؛ جس کے بہت سے زاویئے ہوں۔

Multiangularly : (adv.) کثیر الزوایہ کی شکل میں۔

Multiangularness : (n) کثیر الزاویہ ہونا ۔

Multeity : (n) کثرت اقسام ؛ گونا گونی ؛ بو قلمونی ؛ تنوع ؛ کثیریت ؛ أنیت۔

Multi-/Mult - : (prefix) سابقہ بمعنی " بہت سے " " کثیر " " بسیار " ۔

Multi-charge : (a) (بندوق) جس میں بہت سےکارتوس بھرے جاسکیں ۔

Multi-coil : (a) ایک سے زیادہ مرغولوں والا ۔

Multi-colour : (n) (۱) بو قلمونی ؛ رنگا رنگ ہونا ۔ (۲) (جمع) بہت سے رنگ ؛ مختلف رنگ ۔

Multi colour/-coloured : (a) پچرنگی ؛ رنگا رنگ ؛ بو قلموں۔

Multi cylinder : (a) ایک سے زیادہ بیلن رکھنے والا ۔

Multi-farious : (a) (۱) کثیر النوع ؛ مختلف ؛ گونا گوں ؛ بو قلموں ؛ رنگ برنگ ؛ بھانت بھانت کا؛ طرح طرح کا ؛ انواع و اقسام کا ؛ متنوع ۔ (۲) (قانون) بے جا اشتمال۔

Multi-florous : (a) کثیر گل ؛ کثیر گلہ ؛ (وہ ٹہنی) جس میں تین سے زیادہ پھول ہوں ۔

Multi-foil : (n) (۱) (کھڑکی کا) کمانچہ جس میں پانچ سے زیادہ خانے ہوں ۔ (۲) کثیر ورق ؛ زیور جس میں پانچ سے زیادہ پتر ہوں (چاندی سونے کے) ۔

Multi-fold : (a) دیکھو Manwifold

Multi-form : (a) کثیر الانواع ؛ متنوع ؛ کثیر الاشکال۔

Multi-form : (n) کثیر الانواع چیز ۔

Multi-formity : (n) کثیر الانواعی ؛ تنوع ۔

Multi-lateral : (a) بسیار پہلو ؛ کثیر الاضلاع ؛ کثیر الاطراف۔

Multi-lingual : (a) کثیر اللسان ؛ بہت سی زبانوں میں لکھا ہوا ؛ بہت سی زبانیں استعمال کرنے والا ۔

Multi-location : (n) کثیر المقام۔

Multicellular : (a) کثیر الخلایا ۔

Multicyle : (n) (۱) وہ سائیکل جس میں تین سے زیادہ چکے ہو ۔ (۲) دو یا زیادہ سواروں والی سائیکل۔

Multifarious : (n) (کانٹ کے فلسفے میں) بے ترتیب احساسات۔

Multifariously : (adv.) طرح طرح سے ؛ مختلف انداز سے ۔

Multifariousness : (n) (۱) گونا گونی ؛ بو قلمونی ؛ رنگارنگی ؛ تنوع ۔ (۲) (قانون) اشتمال بے جا ۔

Multifid : (a) کثیر شگاف ؛ کثیر الحصص ؛ کئی حصوں میں شگافتہ ۔

Multifidous : (a) کثیر شگافہ۔

Multifluvian : (a) جس میں بہت سی ندیاں ملتی ہوں ۔

Multiformous : (a) دیکھو Multiform

Multiloquence : (n) کثیر الکلامی۔

Multiloquent / Multiloquious / Multiloquos : (a) کثیر الکلام (شخص) ؛ بہت بولنے والا۔

Multiloquy : (n) کثیر الکلامی۔

Multimillionaire : (n) کڑوڑ پتی ؛ ارب پتی ۔

Multinomial : (a) (جبرو مقابلہ) کثیر المقادیر؛ کثیر رقمہ ؛ کثیرالارقام ۔

Multinomial : (n) کثیر المقادیر رقم ۔

Multinominal : (a) کثیر الاسماء ۔

Multipara : (n) دو یا زیادہ بچہ جننے والی عورت ۔

Multiparient : (a) جھول میں بچے جننے والے جانور ۔

Multiparity : (n) کثیر زائی ؛ جھول میں بچے دینا ۔

Multiparous : (a) (۱) کثیر زا ؛ جھول میں بچے دینے والے جانور ۔ (۲) دو یا زیادہ بچے جننے والی (عورت)۔ (۳) (نباتیات) کثیر شاخہ ۔

Multipartite : (n) کثیر جزء ؛ کثیر الحصص ؛ جس کے بہت سے حصے ہوں ۔

Multiple : (a) (۱) مرکب ؛ کثیر العناصر ۔ (۲) انواع و اقسام کے ؛ گونا گوں ؛ مختلف ؛ متعدد ۔

Multiple : (n) (۱) (ریاضیات) حاصل ضرب ؛ ضعف ؛ مضرب ۔ (۲) (کانٹ کے فلسفے میں) بے ترتیب احساسات ۔

Least common multiple (l. c. m.) : ذو اضعاف اقل ۔

Multiple arc : (n) مرکب برقی دور ۔

Multiple personality : (n) مضاعف شخصیت ؛ مرکب شخصیت ۔

Multiple proportion : (n) مضاعف تناسب ۔

Multiple ratio : (n) دیکھو Multiple proportion

Multiple shop : (n) ایک ہی طرح کی کئی دکانوں میں سے ایک جو ایک ہی انتظامیہ کے تحت ہوں ۔

Multiple star : (n) ستاروں کا ہجوم یا جھمکا جو ظاہراً ایک ہی سلسلہ معلوم ہوتے ہیں ؛ نجوم متعددہ ۔

Multiple store : (n) دیکھو Multi shop

Multiple-telegraphy : (n) تلغرافی کا ایک نظام جس میں ایک ہی تار کے ذریعے بہ یک وقت کئی پیغامات بھیجے جاسکتے ہیں ۔

Multiplepoinding : (n) (قانون) مقدمہ یا کاروائی جو اس منصرم کی طرف سے کی جائے جس کے ذمہ کوئی رقم یا جائداد ہو جس کے متعدد مدعی ہوں اور جن سے یہ کہا جائے کہ سب ایک ساتھ مل کر اپنے دعووں کا معاملہ عدالت میں طے کرائیں ۔

Multiplex : (a) (۱) مرکب ؛ مختلف العناصر ؛ کثیر العناصر ۔ (۲) (سلسلہ‌ٔ پیام رسانی) ایک ہی تار یا چینل سے متعدد سگنل یا پروگرام کی ترسیل سے متعلق ۔

Multiplex : (n) بے ترتیب احساسات ۔

Multiplex : (v) (سلسلہ‌ٔ پیام رسانی) ایک تار یا چینل سے متعدد سگنل یا پروگرام ترسیل کرنا ۔

Multipliable: (n) ضرب پذیر ؛ افزونی ؛ قابل افزائش ؛ قابل ضرب ۔

Multiplicability : (n) ضرب پذیری ۔

Multiplicable : (a) دیکھو Multipliable

Multiplicand : (n) مضروب ؛ جس کو ضرب دی جائے ۔

Multiplication : (n) (۱) (تعداد) بڑھنا؛ بڑھانا ؛ اضعاف ۔ (۲) ضرب ۔ (۳) (نباتیات) ازدیاد ۔

Multiplication table : (n) پہاڑا ؛ جداول ۔

Multiplicative : (a) اضعافی ؛ ضربی ۔

Multiplicative : (n) اضعافی عدد ۔

Multiplicator : (n) (برق و مقناطیس) افزائندہ ۔

Multiplicity : (n) (۱) کثرت ؛ تنوع ؛ گونا گونی ۔ (۲) بے ترتیب احساسات ۔

The, a, multiplicity of : (کسی چیز کی) بڑی تعداد ؛ تعداد کثیر ۔

The multiplicity : بڑی تعداد ؛ کثرت ۔

Multiplier : (n) (۱) تعداد بڑھانے والا ۔ (۲) مضروب فیہہ ؛ وہ عدد جس سے ضرب دی جائے ۔ (۳) (برق و مقناطیس) ایک آلہ (جس سے قوت یا برقی رو کی شدت بڑھائی جاتی ہے) ؛ افزائندہ ؛ آلہ شدت افزا ۔ (٤) (ماہی گیری) ایک قسم کی ریل (چرخی) ۔ (٥) ایک قسم کی حسابی مشین ۔

Multiply : (v) (۱) (ریاضیات) ضرب دینا ۔ (۲) کثرت دینا ؛ پیش کرنا (مثالیں وغیرہ) ۔ (۳) (جانوروں کی) افزائش نسل کرنا ۔ (٤) (پودوں کی) پود بڑھانا ۔ (٥) (جانوروں کی) نسل بڑھنا ؛ افزائش نسل ہونا ۔ (٦) بڑھنا ؛ پھیلنا ۔

To multiply evil upon evil : بدی کرتے جانا ۔

To multiply into : ضرب دینا ۔

To multiply the earth : دنیا کی آبادی بڑھانا ۔

To multiply together : ضرب کرنا ۔

To multiply words : طول گو ہونا ؛ باتونی ہونا ۔

Multiply : (adv.) مختلف طریقے سے ۔

Multiplying-glass : (n) ایک قسم کا کھلونا جس میں کسی چیز کی بہت سی تصویریں آتی ہیں ۔

Multipolar : (a) کثیر قطبہ ؛ چند قطبہ ۔

Multipresence : (n) کثیر جائی ہونا ۔

Multipresent : (a) کثیر جائی ۔

Multipurpose : (a) کثیر المقاصد ۔

Multisect : (a) (حشریات) کثیر الحصص ۔

Multisect : (v) متعدد حصوں میں تقسیم کرنا ۔

Multiserial : (a) کثیر سلسلہ ؛ کثیر قطارہ ۔

Multiseriate : (a) دیکھو Multiserial

Multispeed : (a) مختلف رفتاروں والی (موٹر) ۔

Multistory : (a) کثیر منزلہ ۔

Multitude : (n) (۱) کثرت تعداد ۔ (۲) تعداد کثیر ۔ (۳) مجمع ؛ بھیڑ ؛ ازدحام ؛ جم غفیر ؛ جمگھٹ ؛ ہجوم ؛ انبوہ ۔

The multitude : عوام الناس ؛ عوم ۔

Multitudinism : (n) مفاد جمہور کا نظریہ ؛ افادۂ جمہور کا اصول ؛ یہ اصول کہ جمہور کے مفاد افراد کے مفاد پر مرجح ہیں ۔

Multitudinous : (a) (۱) کثیر ؛ بےشمار ۔ (۲) عوام الناس کا ؛ عوامی ۔

Multitudinously : (adv.) بہتات سے ؛ کثرت سے ۔

Multitudinousness : (n) کثرت تعداد ؛ بے شمار ہونا ۔

Multivalence / Multivalency : (n) (کیمیا) کثیر گرفتگی ۔

Multivalent : (a) کثیر گرفتہ ۔

Multivalve : (a) کثیر صمامہ ۔

Multivalve : (n) کثیر صمامہ صدف ۔

Multivalved / Multivalvular : (a) کثیر صمامہ سے متعلق ۔

Multiversity : (n) بڑی یونیورسٹی جس میں بہت شعبے ہوں ۔

Multivious: (a) کثیر راہا ؛ کثیر السمت ۔

Multivocal : (a) کثیر المعنی ؛ جس سے کئی معنی نکلتے ہوں ۔

Multivoltine : (a) (حیوانیات) بہت جھولی والی ؛ سال میں کئی جھول (بچے یا انڈے) دینے والی ۔

Multocular : (a) بسیار چشم ؛ کثیر العیون ؛ بہت سی آنکھوں والا ۔

Multum : (n) رب السوس اور (Quassia) کا عرق جو شراب بنانے والے لونی کے طور پر استعمال کرتے ہیں ۔

Multum inparvo : (n) (۱) کوزے میں دریا ۔ (۲) ماقل و دل ؛ مختصر اور جامع ۔

Multungulate : (a) کثیر الموافر ؛ بسیار سُمہ ؛ جس کے کئی سُم ہوں (اور سب سے کام لیتا ہو) ۔

Multure : (n) پسائی (جو جنس کی صورت میں دی جائے) اناج یا وہ آٹا جو پسائی میں دیا جائے ؛ پسنہاری یا پسنہارے کے حق کا غلہ یا آٹا ۔

Multurer : (n) (۱) پسائی دینے والا ؛ (غلہ وغیرہ) پسانے والا ۔ (۲) غلہ پیسنے والا ؛ پسائی لینے والا ۔

Mum : (n) خاموشی ؛ چپ ؛ سکوت ۔

Mum : (int.) چپ ! خاموش ! چپ رہو ۔

Mum : (a) چپ ؛ خاموش ؛ ساکت ؛ قفل بدہن ۔

Mum : (n) ایک قسم کا بوزہ (بیئر شراب) جو پہلے Brunswick میں بنتا تھا ۔

Mum : (v) چپ سوانگ یا سانگ کھیلنا ؛ خاموش نقل میں ایکٹ کرنا ۔

Mum : (n) دیکھو Ma ' Am

Mum : (n) دیکھو Chrysanthemum

Mumble : (v) (۱) منہ ہی منہ میں بولنا ؛ بڑ بڑانا ۔ (۲) منہ ہی منہ میں کہنا (کوئی بات) ۔ (۳) پوپلے منہ سے چبانا یا کھانا ؛ منہ بند کرکے کھانا ۔

Mumble : (n) بڑ بڑ ؛ پوپلے منہ کی بات جو اچھی طرح سمجھ میں نہ آئے ۔

Mumbler : (n) منہ ہی منہ میں بات کرنے والا ۔

Mumblingly : (adv.) بڑ بڑاتے ہوئے ۔

Mumbo jumbo : (n) (۱) ممبو جمبو ؛ افریقیوں کا ایک مضحک شکل کا دیوتا ۔ (۲) کوئی چیز جس کی کورانہ پرستش کی جائے ؛ دیوتا ۔ (۳) بے معنی گفتگو یا تحریر ۔ (٤) پیچیدہ اور بے مقصد حرکات ۔

Mumchance : (n) چپ سوانگ یا سانگ کھیلنے والا ۔

Mumchance : (a) چپ ؛ خاموش ؛ قفل بدہن ۔

Mumchance : (v) (۱) سوانگ یا سانگ بھرنا ۔ (۲) (احتیاط یا بے وقوفی کی وجہ سے) خاموش رہنا ۔

Mumchance : (adv.) خاموشی سے ؛ چپ چاپ ۔

Mummer : (n) (عام) ناٹک والا ؛ ناٹک کا ایکٹر ؛ بہروپیا ۔

Mummery : (a) (۱) سوانگ یا سانگ ؛ بہروپئے کا تماشا ۔ (۲) مضحکہ خیز رسم ؛ مہمل رسم ؛ مضحکہ خیز مذہبی رسوم ۔

Mummification : (n) مومیا ؛ ممی بنانا یا بنایاجانا ؛ تحنیط ؛ حنوط کاری ؛ مومیاؤ ۔

Mummiform : (a) ممی کی طرح ؛ ممی سے مشابہ ۔

Mummify : (v) (۱) مومیانا ؛ ممی بنانا ؛ مومیا بنانا ؛ لاش کو مسالا لگاکر محفوظ کرنا ۔ (۲) (مرضیات) (نسیج وغیرہ کو) سکھانا ۔ (۳) جسم کو چادر میں لپیٹنا تاکہ حرکت نہ ہوسکے ۔

Mumming : (n) سوانگ میں حصہ لینا ۔

Mummy : (n) (۱) ممی ؛ مومیا ؛ لاش جو مسالا لگاکر محفوظ رکھی جائے ۔ (۲) سکھائی ہوئی لاش ۔ (۳) کھومر ۔

(٤) گہرا بادامی رنگ ۔ (٥) (مجازاً) ایک قسم کی قیری نوا ۔ (٦) (صرافہ کا عامیانہ) مصری تمسکات ۔ (٧) ناتواں شخص ۔ (٨) خشک اور سکڑا ہوا میوہ جس میں سماروغ لگ گیا ہو ۔ (٩) دقیانوسی چیز ؛ ازکار رفتہ ۔

To beat (thing) to a mummy : پیٹ کر کچومر بنادینا؛ نکال دینا ۔

Mummy : (v) ممی بنانا ؛ مومیا بنانا ۔

Mummy : (n) اماں ؛ ماں ؛ امی ۔

Mummy-case : (n) مومیا دان ؛ تابوت جس میں ممی رکھی جاتی ہے ۔

Mummy-cloth : (n) (١) وہ کپڑا جس میں ممی لپیٹی جاتی تھی ۔ (٢) بعض قسم کے کپڑے کا تجارتی نام ۔

Mummy-pits : (n) وہ تہ خانہ جس میں مصری مومیا رکھی جاتی تھی ۔

Mummy-wheat : (n) مومیا گندم ؛ ایک قسم کا گندم جس کی کاشت مصر میں ہوتی ہے اور کہا جاتا ہے کہ یہ اس گندم کی پیداوار ہے جو مصری مومیا میں پائی گئی تھی ۔

Mump : (n) (١) کلسونے ؛ گلپھڑ ے ۔ (٢) روٹھنا ؛ آزردگی ؛ ترش روئی ؛ تنک مزاجی ۔

Mump : (v) (١) آزردہ اور خاموش ہونا ؛ چپ چاپ اور خفا خفا ہونا ۔ (٢) مقطع بن بیٹھنا ۔

Mump : (v) بھیک مانگنا ؛ بھیک مانگتے پھرنا ؛ دریوزہ گری کرنا ۔

Mumper : (n) بھکاری ۔

Mumpish: (a) آزردہ مزاج ؛ تنک مزاج ؛ ذراسی بات پر روٹھنے والا ۔

Mumps : (n) دیکھو Mump

Mumpsimus : (n) روایتی رسم وغیرہ ۔

Mumpsimus : (a) سخت قدامت پرست ۔

Mun : (v) دیکھو Mote

Mun : (n) منہ ؛ دہن ۔

Mun : (n) دیکھو Man fellow

Munch : (v) چبانا ؛ چباکر کھانا ۔ (٢) جبڑوں کو اوپر نیچے حرکت دینا ۔

Munch : (n) چبانا ۔

Munchausen : (n) (١) بیرن منش ہاؤزن ایک جرمن R. E. Rraspe کی کتاب کا ہیرو جس کے متعلق بے حد مبالغہ آمیز قصے بیان کئے گئے ہیں ۔ (٢) نہایت مبالغہ آمیز قصے ۔

Munchausenism : (n) مبالغہ آمیز قصے ۔

Mundane : (a) (١) دنیوی ؛ دنیاوی ؛ اس دنیا کے متعلق ۔ (٢) کائنات کا ۔ (٣) (فلکیات) افقی ۔ (٤) (تاریخ طبعی) دنیا کے ہر خطے میں پایا جانے والا ۔

Mundanely : (adv.) دنیوی حیثیت سے ؛ دنیوی طور پر ۔

Mundaneness : (n) دنیاوی ہونا ۔

Mundic : (n) آہنی چقماق ۔

Mundil : (n) دیکھو Mandil

Mundungus : (n) بدبو تمباکو ۔

Munga : (n) ایک قسم کا بندر ۔

Mungo : (n) ایک پودا جس کے متعلق فرض کیا جاتا ہے کہ یہ سانپ کے زہر کے لئے تریاق کا کام دیتا ہے ۔

Mungo /Mongoe : (n) منگو ؛ ایک قسم کا جھر جھرا کپڑا ۔

Mungoos (e) : (n) دیکھو Mongoose

Municipal : (a) (۱) بلدی ؛ حکومت بلدی کا ؛ بلدیہ کے متعلق - (۲) صرف ایک جگہ کا ؛ تنگ ؛ محدود - (۳) (تاریخ روما) Municipium سے متعلق - (٤) (تحقیراً) صوبائی -

Municipal : (n) (۱) رومی بلدیہ کے شہری - (۲) اس فوجی تنظیم کارکن جو پیرس کی میونسپلٹی کے تحت تھی -

Municipal jurisdiction : (n) حلقۂ بلدیہ -

Municipal rights : (n) بلدی حقوق -

Municipalism : (n) بلدی حکومت کا اصول -

Municipalist : (n) بلدی حکومت کا قائل -

Municipality : (n) (۱) بلدی ؛ میونسپل کمیٹی ؛ انتظام شہر کی کمیٹی - (۲) رومی بلدیہ - (۳) بلدیاتی حکومت -

Municipalization : (n) بلدیہ بنانا -

Municipalize : (n) بلدیہ بنانا ؛ بلدی حکومت کے قانون کے تحت میں لانا -

Municipally : (adv.) بلدیے کے ذریعے سے ؛ بلدیے کے طریقے سے -

Municipium : (n) (قدیم روما) رومی بلدیہ -

Munificence : (n) حاتمی ؛ سخاوت ؛ شاہانہ فیاضی -

Munificent : (a) حاتم وقت ؛ نہایت فیض ؛ لکھ لٹ ؛ فیاضانہ ؛ حاتمانہ -

Munificently : (adv.) حاتمی شان سے ؛ کمال سخاوت سے ؛ شاہانہ فیاضی سے -

Muniment : (n) (عموماً جمع میں) سناد حقوق و مراعات ؛ التمغا ؛ سند دعویٰ -

Munition : (n) دیکھو Ammunition

Munition : (v) سامان جنگ بہم پہنچانا ؛ سامان جنگ سے آراستہ کرنا ؛ گولہ بارود ؛ اسلحہ مہیا کرنا -

Munitioner/Munitioneer : (n) سامان جنگ کا نگراں ؛ اسلحہ سازی کے کار خانے کا مزدور -

Munjeet : (n) مجیٹھ -

Munjistin : (n) ایک قسم کا نارنجی رنگ جو مجیٹھ سے بنتا ہے -

Munnion : (n) دیکھو Mullion

Muntin / Munting : (n) دو دلّوں کے بیچ کا عمودی تختہ -

Muntjak : (n) ایک قسم کا چھوٹا سا ایشیائی ہرن ؛ چکارا -

Muntz metal : (n) منٹز بھرت ؛ تانبے اور جست کا بھرت جس سے جہاز کا پیندا بنایا جاتا ہے -

Muon : (n) میون (Meoon) جس کی خصوصیت برقیہ کی سی ہوتی ہے مگر اس کی کمیّت ۲۰۷ گنا زیادہ ہوتی ہے -

Muraena / Murena : (n) بام مچھلی کی طرح کی ایک مچھلی -

Muraenoid : (a) بام مچھلی جیسی ایک مچھلی سے متعلق -

Muraenoid : (n) دیکھو Muraena

Murage : (n) فصیلانہ ؛ وہ محصول جو شہر کی فصیلوں کی مرمت کے لئے وصول کیا جاتا تھا -

Mural : (n) (۱) دیوار - (۲) جداری نقاشی -

Mural : (a) (۱) دیوار کا ؛ جداری - (۲) دیوار میں لگاہوا -

Mural arch : (علم النجوم) نصف النہاری ارتفاع کا مشاہدہ کرنے کے آلے سے منسلک کمان -

Mural crown : (n) (قدیم روما) وہ مکٹ یا تاج جو محصول شہر کی فصیل پر سب سے پہلے چڑھنے والے سپاہی کو اعزاز کے طور پر دیا جاتا تھا ۔

Mural paintings : (n) دیواری نقاشی ؛ نقش و نگار دیوار ؛ جداری تصویریں ۔

Muratorian : (a) موریٹوری کا (موریٹوری ایک اطالوی عالم تھا) ۔

Muratory : (n) ایک اطالوی عالم ۔

Murder / Murther : (n) (۱) قتل ؛ قتل عمد ۔ (۲) خوفزدگی کی پکار ۔ (۳) غیر معمولی طور پر مشکل یا خطر ناک چیز ۔ (٤) جنگ میں مارنا ۔ (٥) ایک کھیل جس میں روشنی گل کرکے ایک شخص کا فرضی قتل کیا جاتا ھے اور پھر روشنی کرکے ایک کھلاڑی جاسوس بن کر دوسروں سے قاتل کا پتا لگانے کے لئے سوال کرتا ھے ۔

Judicial murder : (n) دیکھو Judicial

Murder in the first degree : قتل بالقصد ۔

Murder will out : خون سر چڑھ کر بولتا ھے ؛ خون چھپا نہیں رہ سکتا ۔

The murder is out : معمہ حل ہوگیا ؛ راز کھل گیا ۔

To cry blue murder : خواہ مخواہ شور مچانا ۔

Murder / Murther : (v) (۱) قتل کرنا ؛ مار ڈالنا ؛ خون کرنا ؛ بے رحمی سے قتل کرنا ۔ (۲) (کسی کام کو) ستیاناس کرنا ؛ برباد کرنا ؛ (لفظ عبارت کو) مسخ کر دینا ؛ (زبان کی) ٹانگ توڑنا ۔ (۳) وقت ضائع کرنا ۔

Murderee: (n) مقتول ۔

Murderer : (n) قاتل ؛ خونی ؛ سفاک ۔

Murderess : (n) قاتلہ ؛ خون کرنے والی ۔

Murderous : (a) (۱) قاتلانہ ؛ سفاکانہ ۔ (۲) آمادۂ قتل ؛ خون خوار ۔ (۳) خونی ؛ خون ریز ؛ سفاک (تلوار وغیرہ) ۔ (٤) نہایت مشکل یا خطرناک ۔

Murderously : (adv.) قاتلانہ ؛ سفاکانہ ؛ خونخوارانہ ۔

Murderousness : (n) قاتلانہ ہونا ؛ سفاکی ۔

Mure : (v) (۱) محبوس کرنا ؛ قید کرنا ؛ بند کرنا ۔ (۲) ڈھکیلنا ۔

Mure : (a) منکسر مزاج ؛ خاکسار ؛ ناچیز ۔

Murex : (n) صدف ماہی جس سے ارغوانی رنگ نکلتا ھے ۔

Murexan : (n) (کیمیا) ایک قسم کا ترشہ ۔

Murexide : (n) (کیمیا) امونیا کا نمک ۔

Muriate : (n) دیکھو Chloride

Muriated : (a) کلورائڈ ملا ہوا ۔

Muriatic acid : (n) نمک کا تیزاب ۔

Muricate / -d : (n) (نباتیات و حیوانیات) نوک نوک ؛ کھردُرا ۔

Muricoid : (a) صدف ارغواں سے مشابہ ۔

Muriform : (a) (نباتیات) دیوار شکل ۔

Murine : (a) موشی ؛ موش نما ؛ چوھے جیسا ۔

Murine : (n) موشی جانور ۔

Murk / Mirk : (n) (۱) اندھیرا ۔ (۲) ثقیل ہوا یا بخار ۔

Murk : (n) دیکھو Marc

Murk : (n) تاریک ؛ اندھیرا ۔

Murk / Mirk : (v) اندھیرا کرنا ؛ تاریک کرنا ۔

Murk monday : (n) بڑے سورج گرہن کا دن (۲۹/ مارچ) ۔

Murkily : (adv.) دھندلے پن سے ؛ تاریکی کے ساتھ ۔

Murkiness : (n) تاریکی ؛ دھندلاپن ۔

Murkness / Mirkness : (n) تاریکی ؛ دھندلاپن ۔

Murky : (a) (۱) تاریک ؛ اندھیرا ۔ (۲) گھٹا ٹوپ اندھیرا ۔

Murmur : (n) (۱) پانی کے بہنے کی آواز ؛ سرسراہٹ ؛ شرشر ۔ (۲) بڑبڑاہٹ ؛ کڑکڑاہٹ ۔ (۳) وہ لفظ یا بات جو آہستہ سے کہی جائے ؛ جنبش لب ۔ (٤) مسموع آواز ۔

Murmur : (v) (۱) (پانی کا) سرسر بہنا ؛ سرسرانا ؛ سرسراہٹ کی آواز پیدا کرنا ۔ (۲) کڑکڑانا ؛ بڑبڑانا ۔

Murmuration : (n) (۱) بڑبڑانا ۔ (۲) ایک قسم کے پرند (Starling) کا جھنڈ ۔

Murmurer : (n) بڑبڑانے والا ۔

Murmuringly : (adv.) بڑبڑاتے ہوئے ۔

Murmurous : (n) سرسراہٹ کی ؛ بڑبڑکی (آواز) ؛ ہونٹوں میں کہی ہوئی (بات) ۔

Murmurously : (adv.) سرسراہٹ کے ساتھ ؛ بڑبڑاہٹ کے ساتھ ۔

Murmurousness : (n) سرسراہٹ ؛ بڑبڑاہٹ ۔

Murphy : (n) (عام) آلو ۔

Murphy-bed : (n) ایک قسم کا پلنگ جسے تہ کرکے الماری میں بند کیا جاسکتا ہے ۔

Murphy (s) button : (n) (جراحی) ایک ترکیب جسے J. B. Murphy نے ایجاد کیا تھا جس سے آنت کو مکمل طور پر قطع کرنے کے بعد جوڑ دیا جاتا ہے ۔

Murra / Murrha / Myrrha : (n) عقیق ؛ مرّا ؛ (قدیم روم) ایک پتھر جس سے قیمتی گلدان اور دوسرے ظروف بنائے جاتے تھے ۔

Murrain : (n) (۱) جانوروں کی ایک متعدی بیماری ؛ مری ۔ (۲) بیمار یا مرے ہوئے جانور کا چمڑا ۔

What a murrain/With a murrain : غصے کا کلمہ ۔

Murrain : (adv.) گڈ مڈ کرکے ۔

Murre : (n) (حیوانیات) گلموت ؛ تنگ منقار آک ۔

Murrelet : (n) (حیوانیات) آکچہ ۔

Murrey : (n) شہتوت کا رنگ ؛ ارغوانی رنگ ؛ شہتوتی رنگ ۔

Murrey : (a) شہتوتی ؛ شہتوت کے رنگ کا ؛ ارغوانی ۔

Murrhine : (a) مُرّا (Murra) سے متعلق یا بنا ہوا ۔

Murrhine/-glass : (n) ایک قسم کا معدنی شیشہ؛ مرّا کا بنا ہوا گلدان ۔

Musa : (n) (نباتیات) جنس کیلا ۔

Musaceous : (a) موزیہ سے متعلق ۔

Musang : (n) (حیوانیات ، نباتیات) ایک قسم کا کھجور بلاؤ یا زباد بندی ۔

Muscadel : (n) (۱) مشک بو انگور ۔ (۲) مشک بو انگور کی شراب ۔ (۳) مشک بو کشمکش ۔

Muscadin : (n) (۱) چھیلا ؛ البیلا ؛ بانکا ۔ (۲) (تحقیراً) فرانسیسی انقلاب کے اعتدال پسند ارکان ۔

Muscadin : (n) مشک بو انگور ؛ ایک قسم کا انگور جس میں مشک کی خوشبو ہوتی ہے ۔

Muscae : (n) چھوٹے دھبے جو آنکھ کے سامنے تیرتے ہوئے نظر آتے ہیں ۔

Muscardine : (n) وباء پیلہ ؛ ریشم کے کیڑوں کی ایک بیماری ۔

Muscardined : (a) بیمار ریشم کا (کیڑا) ۔

Muscari : (n) (۱) سنبل کی قسم کے پودوں کی ایک جنس ۔ (۲) اس جنس کا پودا ۔

Muscat : (n) (۱) مشک انگور ۔ (۲) ایک قسم کا سماروغ ۔ (۳) مشک بو انگور کی شراب ۔

Muscat grape : (n) مشک بو انگور ۔

Muscat wine : (n) مشک بو انگور کی شراب ۔

Muscatel : (n) دیکھو Muscadel

Muschelkalk : (n) (ارضیات) چونے کے پتھر کی پرت ۔

Muscid : (a) مکسی ۔

Muscid : (n) مکس ۔

Muscle : (n) (۱) (تشریح وعضویات) عضلہ ؛ پٹھا ؛ مچھلی ۔ (۲) عضلات ۔ (۳) عضلہ سے مشابہ کوئی چیز ۔ (٤) جسمانی طاقت ۔ (٥) طاقت ؛ قوت ۔ (٦) ضرورت ؛ احتیاج ۔ (۷) عضلاتی نسیج ۔ (۸) بغیر چربی کا گوشت ۔

Not to move a muscle : بالکل بے حس و حرکت رہنا ؛ مطلق جنبش نہ کرنا ۔

Muscle : (v) (۱) قوت سے ہٹانا ؛ قوت کا استعمال کرنا ۔ (۲) قوت پہنچانا ۔ (۳) زور لگاکر راستہ بنانا ۔ (٤) قوت کے ذریعے مخالفین پر غالب آنا ۔ (٥) زبردستی گھس جانا ؛ عیاری سے پہنچ جانا ۔

Muscle-bond : (a) (۱) سخت اور بڑھے ہوئے عضلات والا (زیادہ ورزش کی وجہ سے) ۔ (۲) بے لوچ ؛ سخت ؛ کڑا ۔

Muscle man : (n) بھاڑے کا غنڈا ۔

Muscle sensation : (n) احساس عضلی ۔

Muscled : (a) عضلہ دار ۔

Muscoid : (a) کائی نما ۔

Muscologist : (n) فطریات داں ؛ اشنیات داں ۔

Muscology : (n) علم فطریات ؛ علم اشنیات ؛ علم کائی وغیرہ ۔

Muscose : (a) کائی نما ۔

Muscovado : (n) کچی شکر ؛ کھانڈ ۔

Muscovite : (n) روسی ۔

Muscovite : (a) روسی ؛ روس سے متعلق ۔

Muscovite : (n) (معدنیات) ابرق ؛ ابرک ۔

Muscovy : (n) (۱) روس ۔ (۲) چھچھوندر ؛ چھچھوندر کی کھال ۔

Muscovy duck : (n) مشک بط ؛ امریکا اور آسٹریلیا کی ایک قسم کی بط ۔

Muscovy hide /- leather : (n) روسی چمڑا ۔

Muscular : (a) (۱) عضلاتی ؛ عضلی ؛ پٹھوں کا ۔ (۲) مضبوط ؛ گٹھا ہوا ؛ گٹھیلا ۔

Muscular christianity : (n) عیسوی مذہب کا وہ نصب العین جو Kingsley کی کتابوں میں پیش کیا گیا ہے ۔

Muscular dystrophy : (n) ایک خاندانی عارضہ جس میں عضلات بیکار یا کمزور ہوجاتے ہیں ۔

Muscular feeling : (n) حاسہ٭ عضلی ۔

Muscular sensation : (n) دیکھو Muscle sensation

Muscular sense : (n) حس حرکت ۔

Muscularity : (n) (جسم کی) مضبوطی ؛ گٹھیلا پن ۔

Muscularize : (v) مضبوط بنانا ؛ گٹھیلا بنانا ۔

Muscularly : (adv.) عضلاتی طور پر ؛ مضبوطی سے ۔

Musculation : (n) (۱) عضلاتی حرکت ؛ عضلی عمل ۔ (۲) نظام عضلات ۔

Musculature : (n) نظام عضلات (جسم یا عضو کا) ۔

Musculo - : (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی " عضلاتی " ۔

Muse : (n) (۱) (اساطیر) شاعری اور موسیقی کی نودیویوں میں سے ایک (جو نو بہنیں تھیں) ۔ (۲) روح شاعر ؛ شاعر کی طبع خداداد ۔ (۳) فنون لطیفہ ؛ ادب لطیف ۔ (٤) شاعر ۔

The muse : شاعری کی دیوی ۔

The muse : فنون لطیفہ ؛ ادب لطیف ۔

Muse : (n) محویت ؛ استغراق ۔

Muse : (v) (۱) غور کرنا ؛ غور و فکر کرنا ؛ غور و خوض کرنا ۔ (۲) محویت کے عالم میں دیکھنا ۔

Museful : (a) محو ؛ مستغرق ۔

Musefully : (adv.) محو ہوکر ؛ مستغرق ہوکر ۔

Museless : (a) غیر مہذب ؛ ناشائستہ ؛ غیر تعلیم یافتہ ۔

Musellim : (n) ترکی کا افسر جو پاشا کا لفٹنٹ ہوتا تھا ۔

Muser : (n) غور کرنے والا ؛ محویت کے عالم میں دیکھنے والا ۔

Musette : (n) (۱) ایک قسم کی بین ۔ (۲) ایک طرح کی دھیمی لے ۔ (۳) وہ ناچ جو اس لے کے ساتھ ہوتا ہے ۔ (٤) آرگن باجے کا پردہ ۔ (۵) ایک قسم کی چھوٹی نے (بانسری) ۔

Museum : (n) (۱) جامعہ کی عمارت جو Ptolamysoter نے اسکندریہ میں بنائی تھی ۔ (۲) عجائب خانہ ؛ عجائب گھر ۔

Museum-piece : (n) عجائب خانے میں رکھے جانے کے قابل چیز ؛ بہت عمدہ مثال ؛ نادر نمونہ ؛ (تحقیراً) فرسودہ چیز ؛ پرانی چیز ؛ متروک شے عجیب الخلقت ؛ عجوبہ' روزگار ۔

Mush : (n) (۱) (شمالی امریکا میں) ایک قسم کا دلیا ؛ لپسی ۔ (۲) ملائم گودا ؛ نرم مغز ۔ (۳) (عام) منہ ؛ چہرہ ۔

Mush : (n) (۱) (عام) چھاتا ؛ چھتری ۔ (۲) (کرائے کی) گاڑی والا ؛ گاڑی کا مالک ۔

Mush : (v) (۱) بھرتا بنانا ؛ چورنا ؛ چور ہونا ۔ (۲) (ہوائی جہاز کا) اونچا نہ اٹھنا ۔ (۳) (عام) پر جوش ہونا ؛ سر راہ عشق کرنا ۔ (٤) (عام) عشقیہ جذبات سے مغلوب ہونا ۔

Mush : (v) برف پر کتا گاڑی میں چلنا ۔

Musha : (n) (آئرستان) ایک استعجابی کلمہ ۔

Mushiness : (n) نرم گودے کی طرح پلپلا ہونا ؛ لپسی کی طرح ہونا ۔

Mushroom : (n) (۱) سماروغ ؛ فطر ؛ ککرمتا ؛ کلاہ باراں ؛ سانپ کی چھتری ؛ (خصوصاً وہ اقسام جو کھائی جاتی ہیں) ۔ (۲) نو دولت ؛ نو دولتیا ؛ نیا نواب ؛ کل کا رئیس ۔ (۳) عورتوں کی چٹائی کی ٹوپی جس کا کنارا نیچے کی طرف مڑا ہوا ہوتا ہے ۔ (٤) چھتری؛ چھاتا ۔ (۵) ہلکا گلابی رنگ ۔ (٦) (بندوق کی) گولی جس کی نوک نرم اور کھوکھلی ہوتی ہے ۔ (۷) پھیلتا ہوا بادل (گرد و غبار وغیرہ کا) ۔ (۸) فطر کی شکل کا لنگر ۔

Mushroom : (v) (۱) (بولٹ کا) پھیل کر چپٹا ہوجانا یا کر دینا ۔ (۲) (آگ کا) باہر کی طرف پھیل جانا ۔ (۳) فطر جمع کرنا ۔ (٤) سماروغ کی طرح بڑھنا یا پھیلنا ۔

Mushroom anchor : (n) ایک قسم کا لنگر جو فطر کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Mushroom cloud : (n) جوہری دھماکے کی جگہ پر سماروغ کی شکل میں اٹھنے والا دھواں ۔

Mushroom colour : (n) ہلکا گلابی رنگ ۔

Mushroom-ring : (n) دیکھو Fairy-ring

Mushroom spawn : (n) ایک قسم کا نموئی فطرومہ ۔

Mushroom-stone : (n) دیکھو Fungite

Mushrooming : (n) فطر کے پود جمع کرنا ۔

Mushroomy : (a) فطر سے مشابہ ۔

Mushy : (a) (۱) لیسی جیسا ؛ نرم گودے کی طرح پلپلا ۔ (۲) پرجوش ؛ جذباتی ۔

Music : (n) (۱) موسیقی ؛ علم موسیقی ۔ (۲) موسیقی راگ ؛ نغمہ؛ سرود ۔ (۳) کوئی خوش گوار آواز ۔ (٤) تحریر نغمہ ؛ نقش نغمہ ۔ (٥) آس دینے والے؛ سنگت ؛ سازندے؛ فوج کے ساتھ منسلک موسیقاروں کی جماعت ۔ (٦) زندہ دلی ؛ خوش طبعی ؛ دل بہلاوا ؛ تفریح ۔

Rough music : شور و غوغا ؛ ہنگامہ (خصوصاً جو تنگ کرنے کے لئے برتن وغیرہ بجا کر کرتے ہیں) ۔

To face the music : حریفوں کا مردانہ وار مقابلہ کرنا ؛ مخالفت یا نکتہ چینی سے نہ گھبرانا ۔

To set to music : (نظم وغیرہ کو) نغمے میں ڈھالنا ؛ تحریر نغمہ ترتیب دینا ۔

Music : (v) سریلا بنانا ۔

Music-book : (n) تحریر نغمہ کی کتاب ۔

Music-box : (n) (۱) دستی آرگن باجا ۔ (۲) (مزاحاً) پیانو ۔

Music demy : (n) سفید ، موٹا اور ملائم کاغذ جس پر تحریر نغمہ چھاپتے ہیں ۔

Music director: (n) موسیقار ؛ ہدایت کار موسیقی ۔

Music gallery : (n) کسی گرجے یا کمرے کا چھجا جس پر سازندے بیٹھتے ہیں ۔

Music hall : (n) سرود خانہ (جہاں ناچ گانا وغیرہ ہوتا ہے) ۔

Music loft : (n) (گرجے یا سرود خانے میں) موسیقی دانوں کی گیلری ۔

Music paper : (n) وہ مسطر کاغذ جس پر موسیقی راگ تحریر کیا جاتا ہے ۔

Music pen : (n) پانچ نوکوں والا قلم جو تحریر موسیقی میں استعمال ہوتا ہے ۔

Music-stool : (n) پیانو کی تپائی (جو پیانو کے ساتھ لگائی جاتی ہے اور اس پر بیٹھ کر بجاتے ہیں) ۔

Musical : (a) (۱) موسیقی کا ؛ راگ کا ؛ سرود کا ؛ گانے بجانے کا ۔ (۲) شیریں ؛ سریلی ؛ خوش الحان ۔ (۳) شائق موسیقی ؛ ماہر موسیقی ۔ (٤) جس کے ساتھ نغمہ و ساز ہو ؛ بانغمہ و ساز ؛ سرود آگیں ۔ (٥) (ذوق ، تمیز ، بصیرت) جس سے موسیقی کو سمجھ کر لطف اٹھایا جائے ۔

Musical : (n) محفل موسیقی ۔

Musical box : (n) دستی آرگن باجا ۔

Musical chairs : (n) کرسی بدلنے کا کھیل (جتنے لوگ کھیلتے ہیں ان کی تعداد سے ایک کرسی کم رکھی جاتی ہے ۔ باجے کے بند ہوتے ہی ہر شخص ایک کرسی پر بیٹھتا ہے جو رہ جاتا ہے وہ کھیل سے خارج کردیا جاتا ہے اور ایک کرسی بھی کم کردی جاتی ہے ۔ آخر میں ایک شخص سب سے جیت جاتا ہے) ۔

Musical chime : (n) ہم آہنگ گھنٹوں کا ساز ؛ جھنکارا ۔

Musical clock : (n) وہ گھڑی جو معین وقفوں پر سریلے انداز میں بجتی ہے ۔

Musical comedy : (n) غنائی تمثیل ؛ سنگیت ناٹک ؛ موسیقی ، مکالمہ اور رقص کا چلتا ڈراما جس میں چھوٹا سا پلاٹ ربط پیدا کرتا ہے ۔

Musical flame : (n) سریلا شعلہ (شعلہ جس کے اوپرنلکی رکھ کر ہوا کے ارتعاش کے ذریعہ سریلی آواز نکالی جاتی ہے) ۔

Musical glasses : (n) ایک باجا جس میں شیشے کی نلکیوں سے سر پیدا ہوتے ہیں ؛ سرود شیشہ ؛ جلترنگ ۔

Musical ride : (n) ایک قسم کا رقص ۔

Musical snuff-box : (n) ایک قسم کی ناس کی ڈبیا جس میں چھوٹاسا آلہ موسیقی لگا رہتا ہے ۔

Musicale : (n) محفل موسیقی ۔

Musicality : (n) موسیقیت ؛ خوش الحانی ؛ سریلاپن ؛ خوش گوئی ۔

Musicalize : (v) نغمے میں ڈھالنا ۔

Musically : (adv.) از روئے موسیقی ؛ سریلی آواز میں ؛ خوش الحانی سے ۔

Musicalness : (n) خوش الحانی ؛ سریلاپن ؛ موسیقی کا شوق یا مادّہ ۔

Musician / -cr : (n) (۱) موسیقی داں ؛ ماہر موسیقی ؛ راگ و دوان ؛ گان ودوان ؛ گانے بجانے کا واقف ۔ (۲) گویّا ؛ مطرب ؛ مغنی؛ گائن ؛ کلاونت ؛ سازندہ ؛ ساز نواز ؛ سارنگیا ۔

Musicianly : (a) ماہر موسیقی کی طرح کا ؛ ماہر موسیقی کے لائق ۔

Musicless : (a) بے سُرا ؛ بے آہنگ ۔

Musico : (n) دیکھو Musician

Musico : (prefix) سابقہ بمعنی " موسیقی " "علم موسیقی کا " ۔

Musicography : (n) علم تحریر نغمہ ۔

Musicological : (a) موسیقیات سے متعلق ۔

Musicologist : (n) موسیقیات داں ۔

Musicology : (n) موسیقیات ؛ علم موسیقی ۔

Musicotherapy : (n) موسیقی کے ذریعہ ؛ علاج (خصوصاً ذہنی مرض کا) ۔

Musine : (a) دیکھو Murine/Mousy

Musing : (n) دیکھو Meditation

Musing : (a) دیکھو Meditative

Musk : (n) (۱) مُشک ؛ مسک ؛ کستوری ۔ (۲) مشک بو پودا ؛ ایک پودا جس میں سے مشک کی سی خوشبو آتی ہے ۔ (۳) وہ جانور جن سے مشک نکلتا ہے ۔ (٤) مشک کی خوشبو ؛ مشک سے مشابہ خوشبو ۔

Musk-bag : (n) مشک نافہ ۔

Musk-beetle : (n) مشک بھونرا ۔

Musk-buffalo : (n) شمالی امریکا کا ایک جگالی کرنے والا جانور ۔

Musk-carnation : (n) لونگ پھول ۔

Musk-deer : (n) مشک آہو ؛ آہوئے خُتن (وہ ہرن جس کے نافے میں مشک پیدا ہوتا ہے) ۔

Musk duck : (n) دیکھو Muscovy duck

Musk-flower : (n) مشک گل ۔

Musk-kangaroo : (n) ایک قسم کا چھوٹی ذات کا کنگارو ۔

Musk mallow : (n) (نباتیات) مشک ۔

Musk-melon : (n) خربوزہ ؛ سردا ؛ شمّام ۔

Musk-mole : (n) منگولی چھچھوندر ۔

Musk ox : (n) مشک گاؤ ؛ شمالی امریکا کا جگالی کرنے والا ایک جانور ۔

Musk plant : (n) (نباتیات) مشک ۔

Musk-rat : (n) (۱) چھچھوندر - (۲) چھچھوندر کی کھال -

Musk-root : (n) سنبل الطیب ؛ بالچھڑ -

Musk-rose : (n) مشک گلاب ؛ جھاڑی دار گلاب جس میں بڑے بڑے سفید پھول آتے ہیں -

Musk-seed : (n) مشک دانہ -

Musk-shrew : (n) مشک چھچھوندر -

Musk-thistle : (n) ایک قسم کا گوکھرو -

Musk tortoise/-turtle : (n) امریکا کا ایک چھوٹا دریائی کچھوا -

Musk-tree : (n) آسٹریلیا کے بعض درخت یا جھاڑی جس میں مشک کی سی خوشبو ہوتی ہے -

Musk-wood : (n) آسٹریلیا کے بعض درخت جس میں مشک کی سی بو ہوتی ہے -

Muskadel (i) : (n) دیکھو Muscatel

Muskeg : (n) کناڈا کا دلدلی علاقہ -

Musket : (n) بندوق ؛ پیدل سپاہیوں کی دستی بندوق -

Musket arrow : (n) ایک قسم کا چھوٹا تیر جو بندوق سے چھوڑا جاتا ہے -

Musket-rest : (n) بھاری بندوق کو رکھنے کا دوشاخہ -

Musket-shot : (n) (۱) دستی بندوق کا فائر - (۲) دستی بندوق کی زد -

Musketeer : (n) بندوقچی ؛ تفنگ چی -

Musketry : (n) (۱) دستی بندوقیں ؛ دستی بندوقوں کا مجموعہ - (۲) بندوق چلانے کا فن ؛ بندوق بازی - (۳) بندوقچیوں کا دستہ ؛ بندوقچی - (٤) بندوق بازی یا نشانہ بازی کی تعلیم یا مشق -

Muskiness : (n) مُشکیں ہونا ؛ مشک بو ہونا -

Musky : (a) مشک سر ؛ مشک بو ؛ مشک کا سا -

Muslim : (n) دیکھو Moslem

Muslin : (n) (۱) ململ ؛ تن زیب - (۲) امریکا کے بعض موٹے کپڑے - (۳) (عام) صنف لطیف - (٤) (بحری (عام) بادبان - (٥) نمونہ جو ململ سے بنتا ہے -

A bit of muslin : (n) (روز مرہ) عورت ؛ لڑکی -

Muslinet / Muslinette : (n) ایک قسم کا موٹا ململ (جس سے بچوں کا لباس بناتے ہیں) -

Musmon : (n) دیکھو Moufflon

Musquash : (n) چھچھوندر یا اس کی سمور -

Musquash-root : (n) ایک قسم کا سنبل -

Musquaw : (n) امریکی بھال -

Musque (e) to : (n) دیکھو Mosquito

Musquet : (n) دیکھو Musket

Muss : (n) (۱) شور و غل ؛ ہنگامہ ؛ غل غپاڑہ - (۲) بے ترتیبی ؛ ابتری ؛ گڈ مڈ -

Muss : (v) بے ترتیب کر دینا ؛ پیچیدہ بنا دینا ؛ گڈ مڈ کر دینا -

Mussel : (n) (۱) ایک قسم کا دو صمامہ صدف ؛ ام الخلول - (۲) متحجر دو صمامہ صدف -

Sea mussel : بحری صدفیہ -

Mussel-band : (n) مٹی کی وہ پرت جس میں متحجر دو صمامہ صدف ہوتا ہے -

Mussel bank / -bed : (n) سمندر کی تہ میں پائے جانے والے بحری دو صمامہ صدف -

Mussel digger : (n) کیلیفورنیا کی بھوری وھیل مچھلی ۔

Mussel- scale : (n) صدف کی قسم کا ایک کیڑا ۔

Mussel-shell : (n) (۱) دو صمامی صدفوں کا خول ۔ (۲) صدفوں کی طرح منہ کھولنے والا ۔

Mussiness : (n) بے ترتیبی ؛ الجھا ہوا ہونا ؛ الجھاوا ۔

Mussuck : (n) مشک ۔

Mussulman : (n) مسلمان ؛ مسلم ۔

Mussulwoman : (n) (مزاحاً) مسلمان عورت ۔

Mussy : (a) بے ترتیب ؛ الجھا ہوا ۔

Must : (n) (۱) تازہ شراب ؛ کچی شراب ۔ (۲) سیب یا ناشپاتی کا فضلہ (عرق نکالنے کے بعد) ۔

Must : (n) پھپھوندی ۔

Must : (n) فعل Must کا استعمال بطور اسم کے ؛ ضرورت ؛ ضروری چیز ۔

Must / Musth : (a) مست (ہاتھی یا اونٹ) ۔

To go must : مست ہوجانا ۔

Must : (n) مستی ۔

Must : (v) دیکھو Mote

Mustache : (n) دیکھو Moustache

Mustachio : (n) مونچھ ؛ بروت ۔

Mustachioed : (a) مونچھوں والا ؛ جسے مونچھ ہو ۔

Mustang : (n) (۱) مستانگ ؛ میکسیکو اور کیلیفورنیا کا جنگلی گھوڑا ۔ (۲) ٹیکساس کا چھوٹا سرخ انگور ۔

Mustang grape : (n) ٹیکساس کا چھوٹا سرخ انگور ۔

Mustard : (n) (۱) رائی ؛ سرسوں ۔ (۲) ایک قسم کا زرد رنگ ۔

Wild mustard : جنگلی رائی ؛ سرسوں ؛ خردل ۔

Mustard beetle : (n) ایک قسم کا چھوٹا سیاہ بھونرا جو رائی کے پودوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Mustard gas : (n) رائی گیس ؛ ایک زہریلی گیس ۔

Mustard oil : (n) روغن تلخ ؛ کڑوا تیل ؛ رائی یا سرسوں کا تیل ۔

Mustard plaster : (n) ضماد خردل ؛ رائی کا ضماد یا لیپ ۔

Mustard-pot : (n) رائی دان (جو کھانے کی میز پر رکھتے ہیں) ۔

Mustard seed : (n) (۱) تخم خردل ؛ رائی ۔ (۲) بہت ہی چھوٹا چھرہ (گولی) جس سے چڑیوں کا شکار کیا جاتا ہے تاکہ ان کے پروں کو نقصان نہ پہنچے ۔

Mustard shrub : (n) جزائر غرب الہند کی ایک جھاڑی ۔

Mustard tree : (n) سرسوں کا پودا ۔

Mustee / Mestee : (n) سفید فام اور دوغلے (سفید فام اور سیاہ فام) والدین کی اولاد ۔

Musteline : (a) نیولا سے متعلق ؛ سموری ؛ سمور نما ۔

Musteline : (n) نیولا ۔

Muster : (n) (۱) نمونہ ؛ مثال ۔ (۲) (فوج وغیرہ کی) حاضری ؛ موجودات ؛ جائزہ ۔ (۳) اجتماع ؛ مجمع ۔ (٤) فرد ملازمان فوج ؛ فرد ملازمین جہاز ؛ فرد حاضری ۔ (٥) نوکری سے برخاستگی ۔

False muster : کسی کے عوض میں حاضر ہوجانا (فرد حاضری میں) ۔

To pass muster : پاس ہونا ؛ پسند ہونا ؛ منتخب ہونا ۔

Muster : (v) (۱) موجودات لینا ؛ چہرہ لینا ۔ (۲) جمع ہونا ؛ جمع کرنا ۔ (۳) ہمت ، قوت وغیرہ بہم پہنچانا ۔ (٤) منتخب ہونا ۔ (٥) اندازہ لگانا ۔ (٦) (فوج) جمع ہونا (ورزش ، معائنہ وغیرہ کے لئے) ۔

To muster in : ڈیوٹی کے وقت (پہرے داروں کا) موجودات لینا یا معائنہ کرنا ۔

To muster in (into)(the) service : فوج میں بھرتی کرنا ۔

To muster out (of service) : نوکری سے بر خاست کرنا ۔

Muster-book : (n) وہ رجسٹر جس میں سپاہیوں کے نام درج ہوں ۔

Muster-master : (n) فرد حاضری رکھنے والا افسر ۔

Muster out : (n) نوکری سے بر خاست کرنا ۔

Muster-roll : (n) وہ کتاب جس میں جہاز یا فوج کے افسروں اور سپاہیوں کے نام ہوں ؛ فرد ملازمین فوج ؛ فرد ملازمین جہاز ؛ فرد حاضری ۔

Muster up : (n) (۱) جنگ کے لئے سپاہیوں کو جمع کرنا ۔ (۲) (مجازاً) جمع کرنا ؛ ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا ۔

Mustily : (adv.) بوسیدہ طور پر ؛ فرسودہ طور پر ۔

Mustiness : (n) پھپھوندی لگا ہوا ہونا ؛ باسی پن ؛ بوسیدگی ؛ فرسودگی ۔

Musty : (n) (۱) جس میں پھپھوندی لگ گئی ہو ؛ پھپھوندی لگا ہونا ۔ (۲) باسی ؛ اُبسا ہوا ۔ (۳) بوسیدہ ؛ فرسودہ ؛ دقیانوسی ۔

Mutability : (n) تبدیل پذیری ؛ تغیر پذیری ؛ بے استقلالی ؛ تلون ؛ ناپائیداری ۔

Mutable : (a) (۱) تبدیل پذیر ؛ تغیر پذیر ؛ قابل تغیر ؛ متغیر ؛ بدلنے والا ؛ متلون ؛ غیر مستقل مزاج ؛ بے استقلال ۔

(۲) (فوج) جس کا ابتدائی حرف صحیح بدلا جاسکے ۔

Mutably : (adv.) متغیر طور پر ؛ تبدیل پذیری سے ۔

Mutage : (n) (شراب کی) پھپھوندی کی تخمیر روکنا ۔

Mutagen : (n) تقلب آور ۔

Mutagenic : (a) تقلب آور سے متعلق ۔

Mutagenicity : (n) تقلب آور ہونا ۔

Mutagenisis : (n) تقلب آوری ۔

Mutant : (n) تبدیل نوع سے پیدا ہونے والی شکل ؛ متقلب بردار عضو ۔

Mutate : (v) (۱) بدلنا ؛ متغیر ہونا ۔ (۲) ابتدائی حرف صحیح کا بدل جانا ۔ (۳) ابتدائی حرف صحیح کو بدل دینا ۔

Mutation : (n) (۱) تغیر ؛ تبدیل ؛ تبدیلی ؛ ترمیم ۔ (۲) (حیاتیات) تبدیل نوع ؛ انقلاب نوعی؛ جستی تغیر؛ تقلُب ؛ جستی ارتقا ۔ (۳) (موسیقی) آپ سرگم سے دوسرے سر گم میں تبدیلی ۔ (٤) (قواعد) ابتدائی حرف صحیح کی تبدیلی اگلے لفظ کی خاصیت کے مطابق ؛ (جرمن زبان میں) علامت تبدیل ۔

Mutation stop : (n) آرگن باجے کا ایک پردا ۔

Mutatis / Mutandis : (adv.) (دوچیزوں کے تقابل میں) جزوی اختلافات کو ملحوظ رکھتے ہوئے ؛ مناسب تغیر تبدیل کے ساتھ ؛ بہ تبدیل الفاظ ؛ بہ تغیرات مناسب ۔

Mutative : (a) جستی تغیر سے متعلق ؛ تغیر سے متعلق ؛ تغیر پذیر ۔

Mutch : (n) (اسکاچستان) عورتوں اور بچوں کی ٹوپی ۔

Mutchkin : (n) سیال چیزوں کو ناپنے کا ایک پیمانہ ۔

Mute : (a) (۱) خاموش ؛ چپ ؛ ساکت ۔ (۲) گونگا ؛ گنگ ؛ لال ۔ (۳) غیر ناطق ؛ صامت ؛ بے زبان ۔ (٤) (حرف)

Muticous : (a) دیکھو Mutic

Mutilate : (a) (تاریخ طبعی) کم عضو یا ناقص عضو والا ۔

Mutilate : (v) (۱) کوئی عضو کاٹ ڈالنا ؛ ہاتھ پیر کاٹ ڈالنا یا بیکار کر دینا ۔ (۲) کوئی حصہ کاٹ کر (کسی چیز کو مثلاً کتاب ، ریکارڈ وغیرہ کو) ناقص کر دینا ؛ (عبارت میں) کاٹ چھانٹ کر مسخ کر دینا ۔

Mutilated : (a) مسخ شدہ ۔

Mutilation : (n) قطع و برید ؛ کاٹ چھانٹ ؛ قطع اعضا ؛ عبارت کو مسخ کرنا ؛ مسخ ۔

Mutilator : (n) کاٹ چھانٹ کرنے والا ؛ قطع و برید کرنے والا ؛ قاطع اعضا ۔

Mutine : (a) (لڑکی یا عورت کی) غیر فرمانبردارانہ نظر ۔

Mutineer : (n) بغاوت کرنے والا ؛ باغی (سپاہی وغیرہ) ۔

Mutineer : (v) بغاوت کرنا ؛ باغی ہونا ؛ غدر برپا کرنا ۔

Mutinize : (v) بغاوت کروانا ؛ غدر برپا کرنا ۔

Mutinous : (a) بغاوت انگیز ؛ باغی ؛ باغیانہ ؛ غیر فرمانبردارانہ ۔

Mutinously : (adv.) باغیانہ ؛ سرکشانہ ۔

Mutinousness : (n) باغی ہونا ۔

Mutiny : (n) غدر ؛ بغاوت (فوج وغیرہ کی) ۔

Mutiny act : قانون غدر ؛ قانون بغاوت ۔

The Indian mutiny : غدر ہندی (غدر سنہ ۱۸۵۷ء) ۔

Mutiny : (n) بغاوت کرنا ؛ غدر برپا کرنا ؛ باغی ہونا ۔

Mutism : (n) (۱) خاموشی ؛ سکوت ۔ (۲) گونگا پن ۔ (۳) بے صوت ہونا ؛ بے آواز ہونا ۔ (٤) بے نطق ہونا ؛ بے زبانی ۔

بے آواز ؛ بے صوت ؛ مختفی ۔ (٥) (شکاری کتا) خاموش ؛ جو چونکتا نہ ہو ۔ (٦) جو زبان حال سے کہا جائے ؛ زبان بے زبانی کا ۔ (۷) ساکت و صامت ؛ صم بکم ۔ (۸) (دھات) بےآواز جو پیٹنےسے نہ بجے ۔ (۹) (سکہ) گھسا ہوا ؛ جس کا نقش واضح نہ ہو ۔

To run mute : (شکاری کتوں کا) بغیر بھونکے ہوئے تعاقب کرنا ۔

To stand mute (of malice) : (قانون) صفائی پیش کرنے سے بالقصد انکار کرنا ۔

Mute : (n) (۱) حرف بےصوت ۔ (۲) گونگا آدمی ۔ (۳) خاموش سوانگ کا ایکٹر ۔ (٤) گونگا نوکر ۔ (٥) کرائے کا ماتم دار (جو جنازے کے ساتھ ہوتا ہے) ۔ (٦) آواز روک گدی وغیرہ جو باجوں میں لگادیتے ہیں ۔

Mute : (n) ایک قسم کا خچر ۔

Mute : (v) (۱) آواز کو دبانا ؛ کسی باجے کی آواز کو دھیما کرنا ۔ (۲) دھیما یا ہلکا کرنا (رنگ وغیرہ کا) ۔

Mute : (v) چڑیوں کا بیٹ کرنا ۔

Mute : (v) (شراب کی) پھپھوندی کی تخمیر روکنا ۔

Mute closure : (n) (صوتیات) بے صوت حروف صحیح کے تلفظ میں منہ کا بند ہوجانا ۔

Mute consonants : (n) (b, p, ph, d, t, th, k, g) بے صوت حروف صحیح ۔

Mute swan : (n) راج ہنس ۔

Mutely : (adv.) خاموشی سے ؛ چپ چاپ ؛ زبان حال سے ؛ زبان بے زبانی سے ۔

Muteness : (n) بے آواز ہونا ؛ بے صوت ہونا ؛ صامت ہونا ؛ خاموشی ؛ گونگاپن ۔

Mutic : (a) (۱) (نباتیات) بے نوک ۔ (۲) (حشریات) بے ریڑھ کا ۔

Muto - : (prefix) سابقه بمعنی " تغیر " ۔

Mutograph : (n) متحرک چیزوں کی تصویر لینے کا آله ؛ حرکت نگار ۔

Mutograph : (v) حرکت نگار سے تصویر لینا ۔

Mutoscope : (n) وہ آله جس سے متحرک تصویریں دکھاتے ھیں ؛ حرکت نما ۔

Mutoscopic : (a) حرکت نما کا ۔

Mutt : (n) (۱) (عام) بے مغز ؛ کٹھل ؛ غبی ؛ ٹھس ؛ اناڑی ؛ کاٹھ کا الو ۔ (۲) (تحقیراً) کتے کا پلا ۔

Mutter : (v) (۱) بڑ بڑانا ؛ منه ہی منه میں بولنا ۔ (۲) کڑ کڑانا ؛ بڑ بڑانا ؛ چپکے چپکے شکایت کرنا ۔ (۳) منه ہی منه میں کہنا ؛ (کوئی بات) آہسته سے کہنا ۔ (٤) (مجازاً) چپکے سے کہنا ؛ کان میں کہنا ؛ کان میں پھونکنا ۔

Mutter : (n) (۱) بڑ بڑاہٹ ۔ (۲) وہ الفاظ جو بڑ بڑاکر کہے جائیں ؛ بڑ بڑ ۔

Mutterer : (n) بڑ بڑانے والا ؛ منه ہی منه میں بولنے والا ۔

Mutteringly : (adv.) بڑ بڑاتے ہوئے کڑ کڑاتے ہوئے ۔

Mutton : (n) (۱) بھیڑ کا گوشت ؛ بکرے کا گوشت ۔ (۲) (مزاحاً) بھیڑ ۔ (۳) (عام) قحبه ؛ رنڈی ۔ (٤) فرانس کا طلائی سکه جو تیرھویں سے سولھویں صدی عیسوی میں رائج تھا ۔ (٥) زیر غور معامله یا مسئله ؛ بنیادی مسئله ۔

As dead as mutton : بالکل مردہ ۔

To return to one 's muttons : زیر غور مسئلے پر واپس آنا ؛ باز آمدن برسر مطلب ۔

To take (or eat) a bit of (or one 's) mutton with : کسی کے ساتھ کھانا کھانا ۔

Mutton bird : (n) بطریل کی ایک جنس ۔

Mutton broth : (n) بھیڑ یا بکری کے گوشت کا شوربا ۔

Mutton-candle : (n) بھیڑ یا بکری کی چربی سے بنی شمع ۔

Mutton-chop : (n) (۱) مٹن چاپ ؛ گوشت کے تلے ہوئے پارچے ۔ (۲) گل مچھے ۔

Mutton-fish : (n) امریکا اور جزائر غرب الہند کی بام مچھلی کی طرح کی بعض سمندری مچھلیاں ۔

Mutton-fist : (n) بڑا سرخ اور ناملائم ہاتھ ؛ ایسے ہاتھ والا آدمی ۔

Mutton-ham : (n) (۱) بھیڑ یا بکرے کی ران جو سکھاکر محفوظ کرلی گئی ہو ۔ (۲) ماہی گیر جہاز کا بڑا بادبان ۔

Mutton-head : (n) ٹھس ؛ بے وقوف شخص ؛ بدھو ۔

Mutton-headed : (a) غبی ؛ ٹھس ؛ بے وقوف ۔

Mutton wood : (n) نیوزی لینڈ کا مرکب پھولوں والا ایک درخت ۔

Muttony : (a) بھیڑ کے گوشت کا سا ۔

Mutual : (a) (۱) طرفین کا ؛ جانبین کا ؛ باہمی ؛ آپس کا ؛ ایک دوسرے کا ؛ متقابل ۔ (۲) مشترک ۔

Mutual admiration society : (n) وہ حلقه جس میں لوگ ایک دوسرے کو آسمان پر چڑھاتے ھیں ؛ وہ حلقه جس میں من ترا حاجی بگویم تو مرا حاجی بگو کا معامله ہوتا ہے ۔

Mutual principles : (n) اصول باہمی ۔

Mutual terms : (n) شرائط متقابله ؛ مبادله" خدمت یا مبادله" محنت کا طریقه (جس کے مطابق فریقین بجائے نقد معاوضے کے ایک دوسرے کا کام کریں) ۔

Mutualism : (n) (۱) نظریه" احتیاج باہمی ؛ یه نظریه که انسان کی فلاح کے لئے ایک دوسرے کا محتاج ہونا ضروری ہے ؛ نظریه" تعاون ۔

Mutualist : (n) (۱) نظریه" احتیاج باہمی کا حامی ۔ (۲) (حیاتیات)

ہمیشہ ساتھ اگنے یا ساتھ رہنے والے اجسام حیاتی میں سے ایک ۔

Mutuality : (n) (۱) طرفین سے ہونا ؛ جانبین سے ہونا ؛ تقابل ۔ (۲) یارانہ ؛ گہرا تعلق ۔ (۳) (حیاتیات) اجسام حیاتی کا باہمی اگنا یا ساتھ رہنا ۔

Mutually : (adv.) آپس میں ؛ باہمی طور پر ؛ فی مابین ؛ طرفین سے ؛ جانبین سے ؛ دونوں طرف سے ؛ ایک دوسرے سے ۔

Mutualness : (n) دیکھو Mutuality

Mutuary : (n) ختم ہوجانے والی اشیاء کو بطور قرض لینے والا اس شرط پر کہ ویسی ہی اور اُتنی ہی چیزیں واپس کرنی ہیں ۔

Mutule : (n) (تعمیرات) وہ بریکٹ جو ڈوری (Doric) کارنس سے مطابقت رکھتا ہے ۔

Muzhik : (n) دیکھو Moujik

Muzz / Muz : (n) بہت محنت سے پڑھنے والا ؛ رٹو ؛ رٹنے والا ؛ گھوٹنے والا ۔

Muzz : (v) (۱) بڑی محنت سے پڑھنا ؛ رٹنا ؛ گھونٹنا ۔ (۲) (عام) شراب پلاکر دھت کردینا ۔ (۳) نڈھال کردینا ؛ سست کر دینا ؛ افسردہ کر دینا ؛ مست کر دینا ۔

Muzzily : (adv.) پژمردگی کے ساتھ ؛ سستی سے ۔

Muzziness : (n) (۱) نشہ میں بہک جانا ۔ (۲) افسردگی ؛ پژمردگی ۔

Muzzle : (n) (۱) منہ ؛ تھوتھنی ؛ پوز ؛ پوزہ ۔ (۲) بندوق کی نال کا منہ ؛ دہانہ ۔ (۳) (جانوروں کا) منہ بند ؛ منہ چھینکا ؛ پوز بند ۔ (٤) گھوڑے کے منہ کا آرائشی زرہ ۔ (٥) ہل کا نعلی کنڈا ۔

Muzzle : (v) (۱) (جانور کا) منہ بند کرنا ؛ منہ بند چڑھانا ؛ چھینکا چڑھانا ۔ (۲) زبان بندی کرنا ؛ تحریر اور تقریر کی ممانعت کرنا ۔ (۳) (بادبان) لپیٹنا ۔ (٤) تھوتھنی سے زمین کریدنا ؛ تھوتھنی نکالنا ؛ تھوتھنی سے تلاش کرنا ۔

Muzzle : (v) (۱) شراب پلاکر دھت کر دینا ۔ (۲) حد سے زیادہ شراب پینا ۔

Muzzle-loader : (n) منہ بھرنی بندوق ؛ وہ بندوق جو منہ کی طرف سے بھری جاتی ہے ۔

Muzzle-loading : (n) منہ بھرنی ؛ (بندوق) جو منہ کی طرف سے بھری جاتی ہے ۔

Muzzle-sight : (n) بندوق کی مکھی جو (نال کے) دہانے پر لگی رہتی ہے ۔

Muzzle-velocity : (n) ابتدائی رفتار ؛ گولی کی رفتار جو بندوق کے دہانے سے نکلتے وقت ہوتی ہے ۔

Muzzy : (a) (۱) نشے میں دھت ۔ (۲) نڈھال ؛ سست ؛ افسردہ ۔ (۳) (مجازاً) دھندلا ۔

My : میرا ؛ میرے ؛ میری ۔

Myal : (a) جزائر غرب الہند کے جادو سے متعلق ۔

Myalgia : (n) (مرضیات) پٹھوں کی گٹھیا ؛ درد عضلہ ؛ عضلاتی گٹھیا ۔

Myalgic : (a) عضلاتی گٹھیا سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Myalism : (n) ایک قسم کا جادو جو جزائر غرب الہند میں رائج ہے ۔

Myalist : (n) جزائر غرب الہند کا جادو گر ۔

Myall : (n) آسٹریلیا کے ببول کی خوشبو دار لکڑی جس سے پائپ بنتے ہیں ۔

Myall : (n) آسٹریلیا کے وحشی آدی باسی ۔

Myall : (a) وحشی ؛ غیر مہذب ۔

Myasthenia : (n) ضعف عضلات ؛ عضلاتی کمزوری ۔

Myasthenic : (a) ضعف عضلات سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Mycelium : (n) فطرومہ ؛ چھوٹا سفید ریشہ جس سے سانپ کی چھتری کی قسم کے پودے اگتے ہیں ۔

Mycelian / Mycelial : (a) فطرومی ۔

Mycelioid : (a) فطرومہ سے مشابہ ؛ فطرومہ نما ۔

Mycenaean : (a) قدیم اخیانی تہذیب کا (جو یونانیوں سے پہلے تھی جس کے آثار یونان میں Mycenae میں ملتے ہیں) ۔

Mycenaean : (n) Mycenae کا باشندہ ۔

Mycetes : (n) خرد بینی جرثومے ۔

Mycetic : (a) خرد بینی جرثومہ سے متعلق ۔

Myceto - / Mycet - : (prefix) سابقہ بمعنی "سماروغ" "فُطر" ۔

Mycetology : (n) (نباتیات) فُطریات ۔

Mycetoma : (n) ایک طرح کا داد جو ہاتھ یا پیر میں ہوجاتا ہے ؛ فطر پائی ۔

Mycetomatous : (a) فطر پائی سے متعلق ۔

Mycetozoa : (n) فطر حوینات ۔

Mycetozoan / Mycetozoon : (n) فطر حُوین ۔

Myco - (prefix) سابقہ بمعنی " سماروغ " فُطر " ۔

Myco-dextrine / Myco inulin / Myco protein : (n) بعض سماروغ سے نکلنے والے مادے ۔

Mycoderma / Mycoderm : (n) وہ جالا جو الکوحلی تخمیر کے دوران شراب کی سطح پر جم جاتا ہے ۔

Mycodermatoid : (a) شراب کی سطح پر جمنے والی تخمیری جالے کی طرح کا ۔

Mycodermatous : (a) جس میں تخمیری جالا ہو ۔

Mycodermic : (a) اس جالے سے متعلق جو شراب کی سطح پر الکوحلی تخمیر کے دوران جم جاتا ہے ۔

Mycologic/- al : (a) فطریاتی ؛ علم فطرات سے متعلق ۔

Mycologically : (adv.) فطریات کی رو سے ۔

Mycologist : (n) فطریات دان ؛ ماہر فطریات ۔

Mycophagist : (n) فطر خور ۔

Mycophagy : (n) فطر خوری ؛ کھمبی کھانا ۔

Mycorrhiza : (n) ایک قسم کا ہم زیستانہ اور مرض اَور فطر ۔

Mycorrhizal : (a) ہم زیستانہ اور مرض اَور فطر سے متعلق ۔

Mycosis : (n) فطریت ؛ مرض فطری ؛ ایک طرح کا داد ۔

Mycotic : (a) فطری داد سے متعلق ۔

Mycotrophic : (a) فطر پسندی ۔

Mycotrophy : (n) فطر پسندی ۔

Mydaleine : (n) (کیمیا) ایک قسم کا عفونتی زہر جو متعفن گوشت سے نکالا جاتا ہے ۔

Mydriasis : (n) اتساع حدقہ ؛ پتلی کا کشادہ ہونا ۔

Mydriatic : (a) اتساع حدقہ سے متعلق ۔

Mydriatic : (n) دوا جس سے آنکھ کی پتلی پھیل جاتی ہے ۔

Myelencephalic : (a) دماغی نخاعی محور یا نظام سے متعلق ؛ موخر دماغ سے متعلق ۔

Myelencephalon : (n) (۱) دماغی نخاعی محور یا نظام ۔ (۲) موخر دماغ ۔

Myelin / -ine : (n) (۱) شحم اعصاب ۔ (۲) عصبی ریشوں کا مغزی غلاف ۔

Myelitic : (a) ورم نخاع سے متعلق ۔

Myelitis : (n) ورم نخاع ؛ ورم حرام مغز ۔

Myelo-/Myel - : (prefix) سابقہ بہ معنی " مغز " ؛ "گودا " ۔

Myelocoele : (n) حرام مغز کا جوف ؛ قعر نخاعی ۔

Myelogenic : (a) مغز زاد ؛ نخاعی اصل ؛ مغز سے پیدا ہونے والا ۔

Myeloid : (a) مغزی ؛ نخاع نما ۔

Myiasis : (n) (مرضیات) ذبابیت ؛ مرض مگسی ۔

Mylodon : (n) میلوڈون ؛ ایک دیو پیکر دودھ پلانے والا جانور (جو اب معدوم ہے) ۔

Mylodont : (n) میلو ڈون ۔

Mylodont : (a) میلو ڈون سے متعلق ۔

Mylohyoid : (a) فکی لامی ۔

Mylohyoid : (n) فکی لامی عضلہ ۔

Myna : (n) دیکھو Mina

Mynheer : (a) (۱) (ہالستان میں) دیکھو Mr. /Sir. ۔(۲) ہالستان کا باشندہ ؛ ہالستانی ۔

Myo - : (prefix) سابقہ بہ معنی "عضلہ " ۔

Myocardial : (a) عضلات قلب سے متعلق ۔

Myocarditic : (a) ورم عضلات قلب سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Myorcarditis : (n) ورم عضلات قلب ۔

Myocardium : (n) ورم عضلاتی مادہ جس سے دل بنا ہے ؛ عضلات قلب ۔

Myocomma : (n) بعض ریڑھ دار جانورکے عضلاتی نظام کی نوع ۔

Myodynamics : (n) عضویات کا وہ شعبہ جو عضلاتی انقباض سے بحث کرتا ہے ۔

Myofibrona : (n) ایسا گومڑ جس میں عضلاتی اور ریشہ دار نسیجیں ہوتی ہیں ۔

Myogenic : (a) عضلہ زاد ۔

Myogram : (n) عضلہ نگارش ۔

Myograph : (n) عضلی انقباض نگار ؛ عضلہ نگار ۔

Myographic / -al : (a) عضلہ نگاری سے متعلق ۔

Myologic / -al : (a) علم العضلات سے متعلق ۔

Myologist : (n) عضلیات داں ۔

Myology : (n) علم العضلات ؛ عضلیات ۔

Myoma : (n) سلعہ* عضلہ ؛ رسولی ۔

Myomatous : (a) سلعہ* عضلہ سے متعلق ۔

Myomorph : (n) ایک قسم کا کترنے والا جانور ۔

Myomorphic : (a) کترنے والے جانور سے متعلق ۔

Myomorphine : (a) کترنے والے جانور کی طرح ۔

Myopathy : (n) مرض عضلہ ۔

Myope : (n) (۱) قریب بیں ؛ وہ شخص جس کی نظر کمزور ہو ؛ کم نظر شخص ۔ (۲) کوتاہ اندیش ۔

Myophysics : (n) عضلی طبیعیات ۔

Myopia : (n) (۱) چندھیاپن ؛ ضعف البصر ؛ قریب بینی ؛ قریب نظری ۔ (۲) کوتاہ نظری ۔ (۱) قریب نظری

Myopic : (a) میں مبتلا ۔ (۲) کوتاہ نظر ۔

Myopism : (n) دیکھو Myopia

Myopolar : (a) عضلاتی قطبیت سے متعلق ۔

Myopy : (n) دیکھو Myopia

Myosarcoma : (n) عضلی لحمی سلعہ ۔

Myoscope : (n) (حرکات) عضلہ بیں ۔

Myosin / Myosine : (n) جمے ہوئے عضلی نخزمایہ کا تھکا ۔

Myosis : (n) انقباض حدقہ ؛ پتلی کا سکڑ جانا ۔

Myosote : (n) دیکھو Forget-me-not

Myotic : (a) انقباض حدقہ سے متعلق ؛ مردم چشم (پتلی) کے سکڑنے سے متعلق یا جو اس کا باعث ہو ۔

Myotic : (n) مردم چشم کو سکیڑنے والا ۔

Myotome : (n) (۱) جسمہ عضلہ ۔ (۲) عضلہ تراشی کا آلہ ۔

Myotomic : (a) عضلہ تراشی یا آلہ عضلہ تراشی سے متعلق ۔

Myotomy : (n) عضلہ تراشی ۔

Myria-/Myrio-/Myri - : (prefix) سابقہ بہ معنی " دس ہزار " بےشمار " " لاتعداد " ۔

Myriacanthous : (a) جس میں بے شمار کانٹے ہوں ؛ بےحد خار دار ۔

Myriad : (n) (۱) دس ہزار ۔ (۲) کثیر تعداد ؛ بے شمار تعداد ۔

Myriad : (a) (۱) بے شمار ؛ لاتعداد ؛ ہزاروں ؛ لاکھوں ؛ کروڑوں ۔ (۲) کثیر العناصر ؛ لاتعداد پہلوؤں والا

Myriad-minded : (a) ہمہ گیر اور باصلاحیت دماغ والا ۔

Myriadfold : (a) بے شمار تعداد یا پہلوؤں والا ۔

Myriadfold : (adv.) ان گنت بار ؛ لاکھوں بار ۔

Myriadly : (adv.) ان گنت بار ۔

Myriadth : (a) اصغر (جزو) ۔

Myriagram (me) : (n) دس ہزار گرام ۔

Myrialitre : (n) دس ہزار لیٹر ۔

Myriametre : (n) دس ہزار میٹر ۔

Myriapod / Myriopod : (a) ہزار پا ؛ کنکھجورا ۔

Myriapod : (n) کنکھجورا ؛ کنکھجورا ۔

Myriapodan / Myriapodous : (a) دیکھو Myriapod

Myriare : (n) دس ہزار ار (Are) (اکائی) دس میٹر مربع ۔

Myrica : (n) (۱) تمرس ؛ ایک جھاڑی جس میں سفید یا گلابی پھول آتے ہیں ۔ (۲) دلدلی حنا کی قسم کے پودوں کی ایک جنس ۔

Myrica tallow / -wax : (n) ایک قسم کا موم ۔

Myricin / Myricine : (n) موم کا وہ جزو جو ابلتے ہوئے الکحل میں حل ہوجاتا ہے ۔

Myrio - : دیکھو Myria

Myriological : (a) فی البدیہہ نوحے سے متعلق ۔

Myriologist : (n) فی البدیہہ نوحہ گانے یا لکھنے والا ؛ فی البدیہہ مرثیہ گو یا نوحہ خواں ۔

Myriologue : (n) فی البدیہہ نوحہ جو عورتیں لکھتی اور گاتی ہیں ۔

Myriorama : (n) جہاں نما؛ کثیر مناظری تصویر ؛ ایک قسم کا کھیل یا تماشا جس میں بہتیرے مناظر یا تصویریں ہوتی ہیں۔

Myristate : (a) جائفل کے تیزاب کا نمک۔

Myritic acid : (n) جائفل کا تیزاب۔

Myristin : (n) جائفل کے تیزاب کا گلانسرائڈ۔

Myristone : (n) ایک قسم کا بلوری مادہ۔

Myrmeco - : (prefix) سابقہ بہ معنی "چیونٹی" "نمل"۔

Myrmecolhagous : (a) نمل خور ؛ چیونٹی کھانے والا۔

Myrmecological : (a) نملیات سے متعلق ؛ نملیاتی ؛ چیونٹیوں کے علم سے متعلق۔

Myrmecologist : (n) نملیات داں۔

Myrmecology : (n) نملیات ؛ چیونٹیوں کا علم۔

Myrmecoplilous : (a) (۱) ہم باش نمل۔ (۲) نمل پسند۔

Myrmicine : (a) ڈنک مارنے والی چیونٹیوں کے خاندان سے متعلق۔

Myrmidon : (n) (۱) مرمیڈون ؛ تھسلی کی اس جنگجو قوم کا فرد جو Achilles کے ساتھ تھی۔ (۲) بدمعاش ؛ شہدا ؛ کرائے کا غنڈہ ؛ گرگا۔ (۳) وفادار نوکر یا معتقد (مزاحاً)۔ (٤) (Achilles) ایکیلس۔

Myrmidon of the law of justice : پولس والا ؛ دیوانی کا چپراسی ؛ عدالت کا گرگا۔

Myrmidonian : (a) مرمیڈون سے متعلق۔

Myrobalan : (n) (۱) ہڑ ؛ ہلیلہ ؛ زنگی ہڑ۔ (۲) ایک قسم کے بیر۔

Myronate : (n) سیاہ رائی کے تیزاب کا نمک۔

Myronic acid : (n) سیاہ رائی کا ترشہ۔

Myrosin / Myrosine / Myrosyne : (n) (کیمیا)ایک قسم کا نائٹروجنی خمیر جو سیاہ رائی میں پایا جاتاہے۔

Myrrh : (n) (۱) (نباتیات) مر ؛ لوبان کی قسم کا خوشبو دار گوند ؛ (ہندی) بول ؛ ببول کی چیز۔ (۲) مر کا صمغہ (جوہر)۔

Myrrh : (n) ایک خوشبودار پودا۔

Myrrh-resin : (n) ایک قسم کا گوند جو مر سے حاصل کیا جاتاہے۔

Myrrh -tree: (n) وہ درخت جس سے گوند نکلتا ہے۔

Myrrhine : دیکھو Murrhine

Myrrhy : (a) مر کی طرح مہکنے والا۔

Myrtaceous : (a) حنا کی جنس کا۔

Myrtiform : (a) حب الآس کی شکل کا۔

Myrtle : (n) (۱) حنا ؛ مہندی ؛ آس۔ (۲) Myrtle green کا مخفف۔

Myrtle berry : (n) حب الآس۔

Myrtle green : (n) مہندی کے پتوں جیسا سبز رنگ۔

Myrtle-wax : (n) دیکھو Myrica tallow

Myself : (pron.) میں خود ؛ میں نے خود ؛ میں نے اپنے آپ کو۔

Myself : (n) میری ذات ؛ میری شخصیت۔

To be myself : اپنے آپ میں ہونا۔

To feel like myself : اپنے آپ میں محسوس کرنا۔

Mysophilia : (n) غلاظت پسندی۔

Mysophobia / Misophobia : (n) لوث ترسی ؛ غلاظت ترسی۔

Mysost : (n) بکری کے دودھ کا پنیر ۔

Mystacal /-ial : (n) مونچھ سے مشابہ ۔

Mystagogic /-al : (n) مرشدانہ ۔

Mystagogue : (n) (۱) مرشد ؛ پیر طریقت ؛ علوم باطن کا استاد ۔ (۲) (قدیم یونان) وہ گرو جو اپنے چیلوں کو Eleusian اسرار کی تعلیم دیتا تھا ۔

Mystagogy : (n) طریقت ۔

Mysteriarch : (n) مذہبی رسوم کا صدر ۔

Misterious : (a) (۱) پراسرار ۔ (۲) وہ شخص جسے ہربات کو ایک راز بنالینے میں لطف آئے ۔ (۳) راز دارانہ ؛ رمزی ۔

Mysteriously : (adv.) پراسرار طریقے سے؛ راز پسندی کے اندازسے ۔

Mysteriousness : (n) پراسرار ہونا ؛ ہربات کو ایک راز بنالینا ؛ راز پسندی ۔

Mystery : (n) (۱) راز ؛ بھید ؛ سر ؛ معما ؛ چیستان ؛ رمز ؛ اسرار ۔ (۲) پردہ؛ خفا ؛ پردہ؛ راز ۔ (۳) معمولی سی بات کو راز بنالینا ؛ راز پسندی ۔ (٤) سر حقیقت ؛ سر معرفت ؛ رموز دینی ۔ (٥) مذہبی رسوم ۔ (٦) (جمع) عشائے ربانی ۔ (۷) (جمع) یونانیوں ، رومیوں وغیرہ کے مذہبی رسوم ؛ شعائر مذہبی ۔ (۸) مذہبی سوانگ (سانگ) یا ناٹک ۔ (۹) فری میسنوں کے رموز و اسرار ۔ (۱۰) سالمن مچھلی پکڑنے کی مکھی ۔ (۱۱) کیک یا پڈنگ کی ایک قسم ۔

To be wrapt in mystery : پردہ؛ راز میں ہونا ۔

To make a mystery of : (کسی چیز کو) راز بنالینا ۔

Mystery : (n) (۱) صنعت ؛ دستکاری ؛ حرفہ ؛ فن ؛ ہنر ۔ (۲) تجارت ۔

Art and mystery : کسی پیشے کی کار آموزی کے اقرار نامے کا ایک فارمولا ۔

Mystery-man : (n) شعبدہ باز ۔

Mystery play : (n) مذہبی سوانگ یا ناٹک ۔

Mystery ship : (n) جنگی جہاز جو بظاہر مال کا جہاز معلوم ہوتا ہو اور جس سے آبدوزوں کو پھانسنے کا کام لیا جائے ۔

Mystic : (a) (۱) متصرفانہ ؛ عارفانہ ؛ باطنی ۔ (۲) مخفی؛ نہانی ۔ (۳) پراسرار ؛ سرّی ؛ مرموز ۔(٤) پراسرار اور ہیبتناک ۔

Mystic : (n) (۱) صوفی ؛ باطنی ؛ اہل باطن ۔ (۲) مجذوب ۔

Mystical : (a) (۱) پراسرار ؛ مخفی ؛ نہانی ؛ باطنی ؛ متصوفانہ ۔ (۲) رمزی ۔ (۳) مخفی رسوم یا رواج سے متعلق ۔

Mystically : (adv.) پر اسرار طور پر ؛ باطنی انداز میں ؛ صوفیانہ انداز میں ۔

Mysticalness : (n) پراسرار ہونا ؛ باطنی ہونا ۔

Mysticete : (n) وھیل (مچھلی) ۔

Mysticism : (n) (۱) باطنیت ؛ علم باطن ؛ تصوف ؛ عرفان ۔ (۲) کوئی مذہبی عقیدہ جو غیر منظم خیالات اور توہم پرستی سے منسلک ہو مخفی یا پر اسرار ۔ (۳) وہ فلسفیانہ یا سائنسی اصول جن کی کوئی عقلی توجیہ نہیں کی جاسکتی ہے ۔

Mysticize : (v) پر اسرار بنانا ؛ باطنی رنگ دینا ؛ باطنی رنگ میں پیش کرنا ۔

Mystico - : (prefix) سابقہ بہ معنی " پر اسرار " ؛ "مخفی" ۔

Mystification : (n) (۱) متحیر سازی ؛ کرامات کے دعوے سے بے وقوف بنانا ۔ (۲) حواس باختگی ۔

Mystify : (n) (۱) کرامات کے دعوے سے بے وقوف بنانا ؛ ابلہ فریبی کرنا ؛ ضعیف الاعتقادوں کو دھوکا دینا ۔ (۲) چکر میں ڈال دینا ؛ حواس گم کر دینا ؛ عقل گم کر دینا ۔ (۳) پر اسرار بنا دینا ؛ راز بنا دینا ؛ پردہ؛ راز میں چھپانا تصوف کے رنگ میں تشریح کرنا ۔

**Mystique : (n)** اسرار اور احترام کی فضا ؛ کوئی پیشہ ورانہ ہنر یا فن جو عام لوگوں کو متحیر کردے یا چکر میں ڈال دے ۔

**Myth : (n)** (۱) اسطور (اساطیر کی جمع) ؛ دیوتاؤں کی کہانی ؛ دیو مالا ؛ خرافات ؛ خیالی قصہ یا فسانہ ۔(۲) فرضی چیز یا شخص ۔

**Myth-maker : (n)** اساطیر ساز ؛ افسانہ بنانے والا ۔

**Mythic /-al : (a)** خرافاتی اسطوری ؛ فرضی ؛ خیالی ، افسانوی ۔

**Mythically : (adv.)** خرافات کی طرح ؛ فرضی طور پر ؛ اساطیر کی طرح ؛ فرضی یا خیالی طور پر ؛ بطور افسانہ ۔

**Mythicism : (n)** اسطوریت ؛ اساطیر پرستی ؛ خرافات پرستی ۔

**Mythicist : (n)** افسانہ پرست ؛ خرافات پرست ؛ اساطیر پرست ۔

**Mythicize : (v)** اسطور یا خرافات کا رنگ دینا ؛ افسانہ بنانا ؛ اساطیر کے رنگ میں پیش کرنا ۔

**Mythico - : (prefix)** سابقہ بہ معنی " اساطیری " ۔

**Mythism : (n)** دیکھو Mythicism

**Mythist : (n)** دیکھو Mythicist

**Mythize : (v)** دیکھو Mythicize

**Mytho - : (prefix)** سابقہ بہ معنی "اسطور" ؛ خرافات ؛ "دیو مالا" ۔

**Mythogenesis : (n)** اساطیر سازی ۔

**Mythogony : (n)** اساطیر شناسی ۔

**Mythographer : (n)** اساطیر نگار ۔

**Mythography : (n)** اساطیر نگاری ۔

**Mythologer : (n)** اساطیر نگار ؛ خرافات نگار ۔

**Mythologic/-al : (a)** اساطیری ؛ علم الاصنام سے متعلق ؛ خرافات کے متعلق ؛ دیو مالا کا ۔

**Mythologically : (adv.)** ازروئے خرافات ؛ اساطیر کی رو سے ؛ علم الاصنام یا دیو مالا کے مطابق ۔

**Mythologist : (n)** ماہر اساطیر ؛ ماہر علم الاصنام ؛ خرافات داں مورخ اساطیر ۔

**Mythologize : (v)** دیوتاؤں کی کہانی بنا لینا ؛ اساطیر کے رنگ میں رنگنا ؛ خرافات کے انداز میں پیش کرنا ۔

**Mythology : (n)** (۱) علم اساطیر ؛ علم الاصنام ؛ دیو مالا ؛ خرافات ۔ (۲) اسطوریات ۔ (۳) اساطیر نامہ ۔

**Mythomania : (n)** مبالغہ آمیزی اور دروغ گوئی کا رجحان ؛ افسانہ مانیا ۔

**Mythopoeia : (n)** اساطیر سازی ۔

**Mythopoeic/Mythopoetic : (a)** اساطیر نگارانہ ؛ اساطیر آفریں ۔

**Mythopoem : (n)** اساطیری نظم ۔

**Mythopoet : (n)** اساطیر نگار شاعر ۔

**Mythopoetry : (n)** اساطیری شاعری ۔

**Mythus/Mythos : (n)** خیالی قصہ یا فسانہ ؛ دیوتاؤں کی کہانی ؛ خرافات ؛ اسطور ۔

**Mythy : (a)** اسطور نما ؛ اساطیر سے متعلق ۔

**Mytiliform : (a)** دو صمامی صدفیہ کی شکل کا ۔

**Mytiloid : (a)** دو صمامی صدفیہ سے مشابہ ؛ دو صمامی صدفیہ کی جنس کا ۔

**Mytiloid : (n)** دو صمامی صدفیہ ۔

**Mytilus : (n)** جنس صدفیہ ۔

Myxinoid : (a) مدور دہانہ مچھلیوں کی جنس سے متعلق۔

Myxo-/Myx : (prefix) سابقہ بہ معنی "مخاطی" ؛ "لعابی"۔

Myxoedema : (n) مخاطی چنبل ؛ مخاطی خمرہ ؛ ایک بیماری جس میں نسیجوں میں جلاتینی مادہ سرایت کر جانے سے ورم آجاتا ہے ۔

Myxoedematous : (a) مخاطی چنبل سے متعلق۔

Myxoedemic : (a) مخاطی چنبل سے متعلق۔

Myxoma : (n) (مرضیات) سلعہ مخاطی۔

Myxomatosis : (n) (۱) مخاطی مرض؛ مخاط آلودگی ـ(۲) خرگوش کی ایک بیماری۔

Myxomatous : (a) سلعہ مخاطی سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Myxomycetes : (n) فطرات لعابی۔

Myxomycetous : (a) فطر لعابی سے متعلق۔

Myxopoda : (n) کاذب پایاں۔

Myzont : (a & n) دیکھو Marsipobranch/-iate

Myzostoma/Myzostome : (n) (حیوانیات) طفیلی کیڑوں کی ایک جنس جن کے جسم قرص کی طرح ہوتے ہیں اور چوسنے والی نلی رہتی ہے ۔

Myzostomatous/Myzostomous : (a) طفیلی کیڑوں کی ایک جنس سے متعلق۔

# N

**N :** انگریزی حروف تہجی کا چودھواں حرف اور قدیم رومن حروف تہجی کا تیرھواں حرف (طباعت) n یا en ٹائپ کی پیمائش کی اکائی (ریاضیات) غیر متعین عدد ۔

**N-rays/N'rays :** اشعہ کی مختلف شکلوں کے نام ۔

**To the nth (power) :** (۱) کسی مطلوبہ قوت کی اکائی ۔ (۲) (استعارہ) انتہا تک ۔

**N. B. :** Nota Bene کا مخفف ۔

**N. C. O. :** Non-commissioned officer کا مخفف ۔

**Na : (adv.)** (Me) "نہیں" کسی سوال کے جواب میں بہ طور نارضامندی ۔

**Na : (adv.)** "نہیں" خاص کرامدادی افعال کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ، جیسے /Cannot=Canna/Don't=Dinna Has not=Hasna ۔

**Naam : (n)** (۱) دوسرے کا مال یا سامان قرق یا ضبط کر کے لے لینے کا عمل ۔ (۲) مال جو اس طرح لیا جائے ۔

**Nab : (n)** (۱) کسی پہاڑی یا چٹان کا نکلا ہوا حصہ ؛ پہاڑ کی چوٹی کا نکلا ہوا حصہ ۔ (۲) تالے کی چٹخنی پر کا نکلا ہوا کانٹا ؛ جغرافیہ کوہی راس ؛ ٹیکری ۔ (۳) (قدیم روز مرہ) ہیٹ ۔

**Nab : (n)** (۱) (جنگی) ہوائی جہاز کا رہنما منار ؛ روشن منار ۔ (۲) بحریہ کا ہوائی اڈہ ۔

**Nab : (v)** (۱) (عامیانہ) پکڑنا ؛ پکڑ لینا ؛ گرفتار کر لینا ۔ (۲) اچانک دھر لینا ؛ موقع واردات پر گرفتار کر لینا ۔ (۳) چھین لینا یا ضبط کرنا (کوئی چیز) ۔ (٤) چرانا ؛ چوری کرنا ۔

**Nabal : (a)** اجڈ ؛ گنوار ؛ بدتمیز ؛ گاؤدی ؛ خسیس ولئیم ۔

**Nabi : (n)** ۱۸۹۰ء میں فرانسیسی فنکاروں کی انجمن کا رکن ۔

**Nabob : (n)** (۱) نواب ؛ (تاریخ) کسی صوبے کا حاکم اعلیٰ (لفظ نواب کی بگڑی ہوئی شکل) ۔ (۲) دولت مند عیش پرست شخص ؛ رئیسانہ ٹھاٹ کا آدمی ۔ (۳) وہ شخص جو ہندوستان سے مال دار ہو کر انگلستان لوٹ کر آئے ۔

**Nabobess : (n)** بیگم (نواب کی) ؛ نواب کے خاندان کی عورت ۔

**Nabobship : (n)** (۱) عہدہ یا نواب کا درجہ ۔ (۲) ایک ضلع (زیر حکومت نواب) ۔

**Naboth's vineyard : (n)** تاکستانی نبیاتھ ؛ وہ چیز جس کے حاصل کرنے کے لئے آدمی سب کچھ کر گزرے (بائبل کتاب ملوک) ۔

**Nabs : (n)** (روز مرہ) شخص 'My' کے ساتھ استعمال ہوتا ہے جیسے My nabs shall we go ۔

**Nacarat : (n)** شوخ نارنجی رنگ ۔

**Nacelle : (n)** (۱) ہوائی جہاز کا ڈھانچا ۔ (۲) اس طیارے کے بیچ کا حصہ جس کا پنکھا پیچھے کی طرف ہوتا ہے ۔ (۳) ہوائی جہاز کا جھولا جس میں مسافر بیٹھتے ہیں ۔

**Nacre : (n)** (۱) پر کی شکل کا ایک بحری کیڑا ۔ (۲) گھونگا ؛ صدف ؛ (حیوانیات) صدفی مچھلی ۔ (۳) قوس قزح رنگ کا مادہ جو بہتیرے گھونگوں کی اندرونی پرت میں ہوتا ہے ۔

Nacre : (a) (۱) چمکیلا ؛ چکنا ۔ (۲) موتی کی طرح ۔

Nacred : (a) بحری کیڑے کے رنگ کا ؛ پر کی شکل کا ۔

Nacreous/Nacrous : (a) صدف کی قسم کا صدفی ؛ پُر صدف جہاں گھونگوں کی کثرت ہو ؛ صدف کے مشابہ ؛ موتی کا سا ۔

Nacreous cloud : (n) ۸۵۰۰۰ (پچاسی ہزار) فٹ کی بلندی پر واقع ہونے والے روشن بادل ۔

Nacreous sulphur : (n) (کیمیا) سیپ نما گندھک ؛ صدفی گندھک ۔

Nacrite : (n) ایک معدنی شے جو المونیم کے آبی سلیکیٹ پر مشتمل ہوتی ہے ۔

Nada : (n) عدم وجود کی حالت ؛ ہیچ کیفیت ؛ نیستی ۔

Nadir : (n) (۱) (ہیئت) فلک کا وہ نقطہ جو مشاہدہ کرنے والوں کے پاؤں کی سیدھ میں ہو ؛ سمت الراس کی ضد ؛ سمت القدم ؛ سمت النظیر ۔ (۲) (مجازاً) سب سے پست درجہ ؛ پستی کی انتہا ؛ انتہائی زوال کا زمانہ ؛ حفیض ۔

Naevoid : (a) مَسّے کی قسم کا ۔

Naevus : (n) (۱) جسم پر داغ یا ابھرا ہوا سرخ یا ارغوانی رنگ کا نشان ۔ (۲) تِل یا مَسّا ؛ پیدائشی خال ۔

Nag : (n) (۱) (بول چال) گھوڑا ؛ ٹٹّو ۔ (۲) یابو ؛ چھوٹے قد کا گھوڑا ۔ (۳) (روز مرہ) ریس کا گھوڑا ۔

Nag : (n) ملامت ؛ نکتہ چینی ؛ اعتراض ؛ خردہ گیری ۔

Nag : (v) (۱) پیچھے پڑ جانا ؛ ہمیشہ اعتراض یا نکتہ چینی کرتے رہنا ؛ مسلسل ملامت کرتے رہنا ۔ (۲) اعتراض یا ملامت سے ناک میں دم کر دینا ؛ تنگ کرنا ؛ دق کرنا ۔

Naga : (n) (۱) ناگا کی پہاڑیوں اور آسام و برما کے علاقوں میں رہنے والی تبتی برمی قومیں ۔ (۲) ان کا کوئی فرد ۔ (۳) ناگا قوموں کی تبتی برمی زبان ۔

Naga : (n) (۱) سانپ ؛ خصوصاً کالا ناگ ۔ (۲) جن کی ذات کا کوئی فرد (جس کا پتا ہندو مت اور بودھ مت سے چلتا ہے) ۔

Nagari : (n) دیوناگری رسم الخط ۔

Nagging : (n) ہر وقت کی نکتہ چینی یا ملامت ۔

Naggy : (a) جھڑکنے والا ؛ ملامت کرنے والا ؛ نکتہ چیں ؛ خردہ گیر ؛ عیب جو ۔

Naggy : (n) یابو ؛ ٹٹو (چھوٹا گھوڑا) ۔

Nagor : (n) سینیگال کا ہرن ۔

Nagual : (n) (۱) ایک جادو گر جس کے بارے میں امریکی ہندوستانیوں کا خیال تھا کہ وہ (انسان کو) جانور میں بدلنے کی صلاحیت رکھتا ہے ۔ (۲) دیوتا ۔

Nagualism : (n) اوہام پرستی (ایک مخفی جماعت کی ، جو کسی زمانہ میں مرکزی امریکا میں تھی) ۔

Naiad : (n) سمندر کی پری ؛ جل پری ؛ ساگر دیوی ۔

Naib : (n) ڈپٹی گورنر ؛ ڈپٹی ؛ نائب ۔

Naidomorpha : (n) آبی کیڑوں کی ایک جماعت ۔

Naik : (n) (۱) ہندوستان کا کوئی لیڈر ؛ چیف یا گورنر ۔ (۲) برطانیہ کی ہندوستانی فوج کا کوئی چھوٹا افسر ۔

Nail : (n) (۱) ناخن ۔ (۲) پنجہ (جانوروں کا) ۔ (۳) کیل ۔ (٤) کوئی چیز ناخن کی شکل کی ۔ (٥) دھات کا ایک چھوٹا ٹکڑا ۔ (٦) زبان دراز ؛ دریدہ دہن ؛ منہ پھٹ عورت ۔

A nail in one's coffin or drim/A nail into one's coffin : موت بلانا یا موت کو دعوت دینا ؛ خود اپنی موت یا تباہی کا باعث ہونا ۔

A nail or nail's breadth :

مشکل میں ڈالنا یا الجھا دینا ؛ مارنا ۔

To nail one's colours to the mast : (۱) اپنی بات پر قائم یا جمے رہنا ؛ ناقابل تغیر رویہ اختیار کرنا اور ظاہر کرنا (جیسے شکست نہ تسلیم کرنے کا ارادہ) ۔ (۲) نارضامندی کا طرز یا رخ اختیار کرنا ۔

To nail to the counter : جھوٹ ظاہر کر دینا ؛ جھوٹ کا پول کھول دینا ؛ قلعی کھول دینا ۔

To nail to the counter barn door : نمائش کرنا ؛ نیولے ، چوہے کی طرح خود کو ظاہر کرنا ۔

Nail-brush : (n) انگلیوں کے ناخن صاف کرنے کا برش ۔

Nail-cutter : (n) ناخن تراش ۔

Nail down : (v) مضبوطی سے کانٹی جڑ دینا ؛ بکس کے ڈھکن کو کانٹی جڑ کر بند کر دینا ؛ واضح طور پر ثابت کرنا ۔

Nail-head : (n) ایک طرح کی گل کاری جو عمارتوں میں ہوتی ہے ؛ کانٹی کا سرا ؛ ابرام ؛ کانٹی کے سرے کی شکل کا ایک زیور ۔

Nail-headed : (a) میخ نما سر والا ؛ کانٹی کے سرے والا ۔

Nail-less : (a) بے ناخن ؛ جس میں میخ کی حاجت نہ ہو ۔

Nail plate : (n) لوہے کی چادر جس سے میخیں بنتی ہیں ۔

Nail polish : (n) ناخن پالش ؛ خشک یا رقیق شے جس سے ناخنوں کو زینت دی جاتی ہے ۔

Nail puller (n) میخ کش ؛ (وہ اوزار جس سے کانٹی یا میخ نکالی جائے) ۔

Nail-scissors : (n) ناخن تراش ؛ ناخن گیر (قینچی نما) ۔

Nail-sea glass : (n) ۱۸ ویں اور ۱۹ ویں صدی میں انگلینڈ میں تیار ہونے والے شیشے کے ظروف جو اپنے مخصوص نقش و نگار کے لئے شہرت رکھتے تھے ۔

From the tender nails : بہت کم سنی سے ۔

Hard as nail : (۱) درست حالت میں ۔ (۲) مضبوط ؛ کسرتی جسم والا ۔

One nail drives out another : کانٹی کو کانٹی ہی نکال سکتی ہے ۔

On the nail : (adv. & a) مقام پر ؛ فوراً ؛ جلد ؛ اسی وقت ؛ ہاتھ کے ہاتھ رقم کی ادائیگی کے لئے آتا ہے ۔

Right as nail : بالکل ٹھیک ؛ بالکل درست ؛ بالکل صحیح ۔

To bite/pare one's nails : دانت سے کاٹنا ۔

To drive the nails home : کسی معاملہ کو نتیجے تک پہنچانا ۔

To hit the (right) nail on the head : بات کی تہ تک پہنچنا ۔

Tooth and nail : جان توڑ کوشش کرنا ۔

To pare nail : تراش کر برابر کرنا یا درست کرنا ؛ تراشنا ؛ چھیلنا ۔

To the nail : (adv. & a) تکمیل کے ساتھ ؛ انتہائی درجے تک ۔

Wrought nail : گل میخ ۔

Nail : (v) (۱) باندھ دینا یا جڑ دینا کانٹی سے (آدمی یا چیز کو کسی چیز سے) ؛ مضبوطی کے ساتھ کیلوں سے جڑنا ۔ (۲) پکڑنا ؛ توجہ کرنا ؛ متوجہ کرنا ؛ پکڑ لینا ؛ جانے نہ دینا ؛ نہ چھوڑنا ۔ (۳) کانٹی ٹھونک دینا ؛ کانٹی جڑ دینا (قدیم) ۔ (٤) کسی کو کسی عہدے پر فائز کرنا یا کسی جگہ پر بٹھانا ۔ (٥) کسی جاذب توجہ شے پر نظر غائر مرکوز کرنا ۔ (٦) کسی چیز کو کسی چیز میں جڑ دینا ۔ (۷) (عامیانہ) (کسی آدمی یا چیز کو) حاصل کرنے یا پکڑنے میں کامیاب ہونا ؛ چرانا (عامیانہ) ۔ (۸) کسی کو کسی

Nail-up : (v) (۱) کانٹی ٹھونك کر مضبوطی سے بند کرنا ۔ (۲) کچھ اونچائی پر دیوار میں کانٹی کے ذریعہ جڑنا یا ٹھونکنا ۔ (۳) دیوار یا کسی اونچی جگہ کانٹی ٹھونکنا ۔

Nailability : (n) کانٹی ٹھوکے جانے کے لئے موزوں ہونا ۔

Nailer : (n) میخ ساز ؛ کانٹی بنانے والا ؛ کانٹی میں سوراخ کرنے والا (روز مرہ) اعلیٰ شے ؛ کسی چیز (فن) میں ماہر ؛ بہترین نمونہ ۔

Nailery : (n) کانٹی بنانے کا کارخانہ ۔

Nailing : (a) (۱) کانٹی کی طرح (کوئی چیز) جڑنا ۔ (۲) (عامیانہ) بہترین ؛ شاندار ۔

Naily : (a) میخوں سے بھرا ہوا ۔

Nain : (a) (اسکاٹستان) اپنا ؛ خود ۔

Nainsel/Nainsell : (اسکاٹستانی محاورہ) اپنے تئیں ؛ کسی کے تئیں ۔

Her nainsel : اس (عورت) کے تئیں ۔

Nainsook : (n) نین سکھ ؛ ایك قسم کا عمدہ سوتی کپڑا ؛ ایك قسم کی ململ ، تن زیب وغیرہ ۔

Nairobi : (a) کینیا کی راجدھانی نیروبی کا یا اس کے متعلق ؛ نیروبی کے طرز یا قسم کا ۔

Nais : (n) (حیوانیات) دریائی کیڑا (چیرے) کی قسم کا ؛ زمینی کیچوا ؛ چیرا ۔

Naissance : (n) (اساطیر) جل پری ؛ ابتدائی ظہور یا پیش رفت ۔

Naissant : (n) (نقابت) (جانوروں کا) سر نکلا ہوا ؛ ابتدائی ۔

Naive : (a) (۱) بھولا ؛ سیدھا ؛ بھولے پن کا ؛ بے تصنع ؛ سادہ ؛ بے تکلف ۔ (۲) صاف باطن کا ؛ معصومانہ ؛ طفلانہ ۔

Naive : (n) سادہ لوح شخص ۔

Naive realism : (n) عام زاویہ' نظر کہ ہمارا خارجی دنیا کا تصور اس کی براہ راست نقل ہے ۔

Naively : (adv.) بھونڈے پن سے ؛ بطور اناڑی ؛ بلاتصنع ؛ سادگی سے ۔

Naivete/Naivety : (n) اناڑی اور بے ہنر ہونے کی حالت یا صفت ؛ اناڑی پن ؛ بھولا پن ؛ سادگی ؛ سادہ لوحی ؛ بے تصنعی ۔

Naja : (n) بہت زہریلے سانپوں کی جنس ہندوستانی یا افریقی کوبرا (کوبمن سانپ) ؛ کالا ناگ ۔

Najdi : (n) نجدی ؛ عرب کے کویت علاقے میں ایك عربی قوم ۔

Nake : (v) (قدیم) عریاں کرنا ؛ ننگا کردینا ۔

Naked : (a) (۱) عریاں ؛ برہنہ ؛ ننگا ۔ (۲) غیر مسلّح ؛ نہتا ۔ (۳) بے نیام ؛ ننگی (تلوار وغیرہ) ۔ (٤) صاف صاف ؛ کھری کھری ؛ پوست کندہ ؛ بے باك ۔ (٥) عاری ؛ خالی ۔ (کسی چیز سے) ۔ (٦) بے شجر ؛ بے برگ ؛ بنجر ۔ (۷) کھلی ہوئی ؛ بے آڑ ؛ (چٹان) ۔ (۸) بےساز و سامان ؛ بے سجا (کمرہ) ۔ (۹) سادہ ؛ بے آرائش ۔ (۱۰) بے فانوس (شمع) ؛ کُھلی ۔ (۱۱) بے بیضہ دان (پھل) ؛ بے برگ ۔ (۱۲) بے بال کا ؛ بے روئیں کا ۔ (۱۳) بے کھپرے کا ۔ (۱۲) بے بال کا ؛ بے روئیں کا ۔ جوں کا توں (قول وغیرہ) ؛ بلا دلیل ؛ بلا ثبوت (دعویٰ) بلا تشریح ۔ (١٦) خالی (بغیر کسی آلے کی مدد کے) ۔ (۱۷) بے زین کا گھوڑا یا گدھا ؛ غیر محفوظ ۔ (۱۸) (نباتیات) کھلا ہوا ۔ (۱۹) (منطق) بلا ثبوت ۔

Naked : (n) (قدیم) عریاں شخص ۔

Naked bed : (n) ایسا بستر جس پر کوئی بالکل برہنہ سوئے ۔

Naked eye : (n) ننگی آنکھ (سے کسی چیز یا شخص کو دیکھنا) ۔

Naked fallow : (n) بالکل پڑتی (زمین) ؛ غیر مزروعہ ۔

Naked fire : (n) کھلی آگ (غیر محصور) ۔

Naked flooring : (n) لکڑیاں جو فرش زمین کے تختوں کو سہارا دیتی ہیں ۔

Naked flower : (n) پھول جس میں پنکھڑیاں نہ ہوں ۔

Naked lady : (n) (نباتیات) سورنجان ۔

Naked light : (n) (١) شمع بغیر شمع دان کے ۔ (٢) کھلا شعلہ ۔

Naked power : (n) مجموعی قوت ۔

Naked sight : (n) کھلی نظر ۔

Naked truth : (n) بالکل سچ ؛ بالکل عریاں حقیقت ۔

Nakedize : (v) عریاں ہونا ۔

Nakedly : (adv.) صاف صاف ؛ پوست کندہ ؛ بے حجابانہ ؛ کھلم کھلا ؛ بے باکانہ ؛ نا مکمل طور پر ؛ خراب طور پر ۔

Nakedness : (n) (١) عریانی ؛ برہنگی ۔ (٢) نہتا ہونا ؛ بنجرپن ؛ سادگی پوست کندہ ہونا ؛ بے نیام ہونا ۔

The nakedness of the land : (بائبل ، کتاب تخلیق) کسی شخص ، ادارے یا ریاست کی بے سروسامانی یا کمزوری ۔

Naker : (n) (١) نقارہ ؛ نوبت ؛ ڈنکا ؛ دُہل ۔ (٢) شاندار عصرانہ (چائے پارٹی) ۔

Namaycush : (n) شمالی امریکا کی جھیل میں پائی جانے والی ایک قسم کی بڑی مچھلی جو بہت لذیذ ہوتی ہے ۔

Namaz : (n) نماز (اسلامی طریقہ عبادت) ۔

Namby-pambiness : (n) کمزور یا بے مزہ ہونے کی حالت یا صفت ۔

Namby-pamby : (a) (١) مرصع مگر بے لطف (عبادت وغیرہ) ۔ (٢) رقت آمیز ۔ (٣) رقت آمیز (گفتگو) ؛ پر تکلف مگر بے مزہ (گفتگو) ۔ (٤) کمزور طبیعت کا ؛ کودک صفت ؛ مرزا پھویا ۔ (٥) انگلینڈ کے شاعر اے ۔ فلپ کو دیا ہوا عرفی نام ۔

Namby-pambyism : (n) (١) مرصع مگر بے لطف (عبارت وغیرہ) ؛ بے مزگی ۔ (٢) پر تصنع گفتگو ۔

Name : (n) (١) نام ؛ اسم ؛ لقب ؛ عرف ؛ تخلص ۔ (٢) مشہور شخص (نیک یا بد) ۔ (٣) خاندان ؛ قبیلہ ؛ قوم ۔ (٤) نام (نیک نامی یا بد نامی) ؛ ناموری ؛ شہرت ۔ (٥) وہ چیز جس کا وجود نہ ہو صرف مشہور ہو ؛ محض نام ہی نام ۔ (٦) کسی شخص کا صوفیانہ کردار یا روحانی خاصیت ۔

By name : (adv.) نام سے ؛ شخصی شناخت کے ذریعہ ؛ اسماً ۔

Give it a name : بتاؤ کیا چاہتے ہو (کون سی شراب ، کون سا تحفہ وغیرہ) ۔

In a person's name : (دے کر دلا کر) کسی کے نام سے ؛ کسی کی طرف سے ؛ کسی کے واسطے ۔

In name : برائے نام ۔

In one's own name : آزادانہ ؛ بلا اختیار ؛ بغیر اختیار یا اجازت کے ؛ اپنی طرف سے ۔

In the name of God : خدا کے واسطے ؛ برائے خدا ؛ خدا گواہ ہے ۔

Of great name : نامور ۔

Of no name : غیر معروف ۔

To call some one names : گالیاں دینا ؛ برا بھلا کہنا ؛ نام رکھنا ؛ نام دھرنا (روز مرہ) ۔

To get or make (oneself) a name : شہرت حاصل کرنا ؛ مشہور ہونا ۔

To keep one's name on the books : رکن رہنا (کسی ادارے یا بزم کا) ۔

To keep one's name off the books : رکن نہ رہنا ؛ رکنیت سے خود کو علاحدہ رکھنا ۔

To know by name : (۱) ایک ایک کو جاننا؛ فرداً فرداً جاننا ؛ فرداً فرداً واقف ہونا ۔ (۲) محض نام سے واقف ہونا ۔

To one's name : کسی شخص کی ملک میں ۔

To put one's name down for : امیدواروں میں نام درج کرانا ؛ امیدوار ہونا ؛ درخواست دینا ۔

To take one's name off the books : رکنیت سے علاحدہ ہو جانا ۔

Name : (v) (۱) (کسی کا) نام رکھنا ؛ موسوم کرنا یا کہنا ۔ (۲) ٹھیک نام لینا ؛ صحیح نام بتانا ۔ (۳) نامزد کرنا ؛ مقرر کرنا (کسی عہدے یا کسی کام پر) ۔ (٤) ذکر کرنا ؛ بیان کرنا وضاحت کرنا ؛ صراحت کرنا ۔ (٥) صدر پارلیمنٹ کا کسی ممبر کو نافرمانی کا ملزم ٹھہرانا ۔ (٦) مثال کے طور پر پیش کرنا ؛ مثال دینا ؛ حوالہ دینا ۔ (۷) متعین کرنا ؛ ٹھہرانا ۔ (۸) کسی خاص لقب کے ساتھ نام لینا ؛ مخاطب کرنا یا ذکر کرنا ۔

Not to be named on or in same day or in the same breath : کہاں یہ کہاں وہ (اس کا اور اس کا کوئی مقابلہ نہیں ؛ ایک کا دوسرے سے مقابلہ کرنا (صرف منفی اور سوالیہ جملوں میں) ۔

To name on (or in) the same day or in the same breath : کسی کو مقابلے میں لانا ؛ کسی سے مقابلہ کرنا ۔

Name board : (n) (اسٹیشن ، دکان یا جہاز کے لئے) کوئی شناختی سائن بورڈ ۔

Name-child : (n) وہ بچہ جس کا نام کسی کے نام پر رکھا گیا ہو ۔

Name day : (n) (۱) اس ولی سے منسوب دن جس کے نام پر کسی کا نام رکھا گیا ہو (خصوصاً یورپ کے بادشاہوں کا) ۔ (۲) لندن کے اسٹاک اکسچینج کے قاعدوں کے تحت کوئی دن جبکہ خریدار کے نام کا ٹکٹ بیچنے والے کو دیا جاتا ہے ۔

Name-drop : (v) بزرگوں اور دوسرے اشخاص کا گفتگو میں نام لینا تاکہ بہتر روایتوں سے تعلق پیدا کیا جائے ۔

Name-dropper : (n) وہ جو گفتگو میں بزرگوں اور مشاہیر کا نام لے کر اپنی نمود و شہرت کا خواہش مند ہو ۔

Name-dropping : (n) مشاہیر کا نام لے کر دوسروں پر دھونس جمانے کا طریقہ ۔

Name part : (n) ڈرامے کے اس شخص کا پارٹ جس کے نام سے ڈراما موسوم ہو ۔

Name-plate : (n) (۱) شناختی تختی ؛ لوحۂ اسم ؛ نام تختی ۔ (۲) اخبار یا جریدے کا نام جو سر آغاز ہوا کرتا ہے ۔

Nameability/Namability : (n) نام یا اسم ہونے کی حالت یا صفت ۔

Nameable/Namable : (a) قابل ذکر ؛ نام لئے جانے کے قابل ؛ قابل متعین ؛ قابل تقرر ؛ نمایاں ؛ مشہور ۔

Named : (a) قابل ذکر ؛ مشہور ؛ کسی خاص نام سے مشہور ۔

Named insured : (n) بیمہ پالیسی جس میں کسی شخص کا خاص طور پر نام دیا گیا ہو ۔

Nameless : (a) (۱) گم نام ؛ بے نام ؛ غیر معروف ؛ بے ننگ و نام ۔ (۲) جس کا نام نہ لیا جائے (نام ارادتاً چھپانا) ۔ (۳) نامعلوم ؛ مجہول الاسم ۔ (٤) (کوئی چیز) جس کا نام نہ ہو ؛ جس پر نام نہ لکھا ہو ؛ بے نام کا ۔ (٥) ناقابل ذکر ؛ ناقابل گفتنی ؛ قابل نفرت ؛ لائق حقارت ؛ نا قابل اظہار ؛ ناقابل تعریف ؛ وحشت انگیز ؛ بھیانک ؛ ڈراؤنا ؛ مذموم ؛ قبیح ۔ (٦) (تعمیرات) عمارت سے قبل (جس پر کوئی کتبہ نہ ہو) ۔

Namelessly : (adv.) گمنامی سے ؛ غیر معروف رہ کر ۔

Namelessness : (n) گمنامی؛ بے اسمیت ؛ گمنام ہونا ؛ غیر معروفیت ۔

Namely : (adv.) یعنی ؛ مثال کے طور پر ؛ مثلاً ۔

Namely : (a) مشہور ۔

Nephelodometer : (n) وہ آلہ جس سے بادل کی دوری معلوم کی جاتی ہے ۔

Nephelometer : (n) سحاب پیما آلہ ؛ سحابیت پیما ؛ کسی رقیق شے کے گدلے پن کو جانچنے کا آلہ ؛ کسی رقیق شے کا میلاپن جاننے کے لئے بیریم سلفیٹ یا بیریم کلورائیڈ کا استعمال تاکہ جراثیم کا علم ہو سکے ۔

Nepheloscope : (n) ایک آلہ جس سے تجربہ گاہ میں بادل بننے کا پتہ چلتا ہے ۔

Nephew : (n) بھتیجا ؛ برادر زادہ ؛ بھانجا؛ خواہر زادہ سالے یا سالی کا بیٹا ؛ (مجازاً) (علم بلاغت) پادری کا ناجائز بیٹا ۔

Nephewship : (n) اخلاف (مابعد کے نسبی رشتہ دار) ؛ ایسا رشتہ ۔

Nepho - : جز و ترکیبی بہ معنی سحاب ؛ بادل ؛ ابر ۔

Nephogram : (n) بادل کی تصویر ۔

Nephograph : (n) بادلوں کی تصویر لینے کا آلہ یا کیمرہ ۔

Nephology : (n) موسمیات کا وہ شعبہ جو ابر یا بادلوں کے بارے میں بتاتا ہے ؛ ابرشناسی کا علم ؛ سحابیات ؛ بادلوں کا علم (اس کی پیدائش سے متعلق) ۔

Nephoscope : (n) بادلوں کا ارتفاع ؛ اس کی حرکت اور سمت معلوم کرنے کا ایک آلہ ؛ ابر بین آلہ ۔

Nepher/Nephro : جزو ترکیبی بہ معنی گُردہ ۔

Nephralgia : (n) (مرضیات) درد گُردہ ۔

Nephralgic : (a) گُردوں کے درد سے متعلق ۔

Nephrectomy : (n) گُردہ کو عمل جراحی کے ذریعہ قطع کرنا ۔

Nephric : (a) گُردے کا یا اس سے متعلق ۔

Nephridial : (a) گُردے کا ؛ گردے کی ۔

Nephridium : (n) غیر فقری جانداروں میں بول و براز کا عضو ؛ (حیوانیات) گردك ۔

Nephrite : (n) یشم سبز پھلے جس کے استعمال کو امراض سے شفائے کلی حاصل کرنے کا ذریعہ سمجھا جاتا تھا ؛ گردہ پتھر ۔

Nephrite : (n) (۱) ایك قسم کا پتھر جس کے متعلق پہلے یہ وہم تھا کہ درد گردے میں فائدہ پہنچاتا ہے ۔ (۲) ایك معدنی قیمتی پتھر ۔

Nephritic : (a) (۱) گردے سے نکلنے والا ؛ اسے متاثر کرنے والا ۔ (۲) گردے کی بیماری سے متعلق ۔

Nephritis : (n) گردے کی ایك بیماری جس میں ورم آجاتا ہے؛ورم گردہ ۔

Nephro - : (comb.) جز و ترکیبی بمعنی "گردہ" ۔

Nephrocyte : (n) خلیہ جو فضلاتی مادوں کو جمع رکھتا ہے ۔

Nephrodinic : (a) صدف نما جانور سے متعلق جس کے گردے سے تولیدی مادہ نکلتا ہے ۔

Nephrolith : (n) سنگِ گردہ ۔

Nephrolithiasis : (a) (طبیعیات) ایك مرض جو گردے میں پتھری ہونے سے ہوتا ہے ؛ پتھری کا مرض ۔

Nephrolithic : (a) سنگ گردے کا یا اس سے متعلق ۔

Nephrology : (n) علم گردہ ؛ گُردوں کی ساخت ؛ فعل اور بیماریوں کا علمی مطالعہ ۔

Nephrorrhaphy : (n) گُردہ دوزی ؛ جگہ سے ہٹے ہوئے گردے کو اسکی صحیح جگہ پر ٹانکنا ۔

Nephros - : (n) جزو ترکیبی بہ معنی گردہ ۔

Nephrosis : (n) گردے کی بیماری جس میں گردے کی نالیاں خراب ہو جاتی ہیں یہ بیماری Nephritis سے مختلف ہوتی ہے ۔

Nephrostoma/Nephrostome : (n) دہن گردک ؛ ابتدائی گردے میں قیف جیسی شکل کا روئیں دار سوراخ ۔

Nephrotic : (a) Nephrosis سے متعلق ۔

Nephrotomize : (v) گردےکا چیر پھاڑ کرنا؛گردے پر عمل جراحی کرنا؛ عمل جراحی کے ذریعہ گردے سے پتھری نکالنا ۔

Nephrotomy : (n) گردے کی چیر پھاڑ کرنا ؛ گردے کا عمل جراحی ؛ گردہ شگافی ۔

Nephrotoxic : (a) گردے کے لئے زہر ناک ۔

Neplus ultra : (n) (١) (قدیم) امتناع پیش قدمی ؛ آگے بڑھنے کی ممانعت ۔ (٢) (قدیم) اٹل رکاوٹ ؛ سدراہ ۔ (٣) انتہا ؛ منتہا ؛ آخری حد ۔ (٤) معراج کمال ؛ نقطہ کمال (ہر قل اعظم کے میناروں پر یہ کتبہ کندہ تھا "اس سے آگے نہیں" ۔

Nepotal (a) بھتیجوں ، بھانجوں کا یا ان سے متعلق یا ان کی طرح کا ۔

Nepote : (n) (اسکاٹ لینڈ) بھتیجا ۔

Nepotic : (a) عزیزوں کے ساتھ بے جارعایت کا یا اس سے متعلق ؛ خویش پرورانہ ۔

Nepotism : (n) (١) عزیزوں کے ساتھ بےجا رعایت ؛ خویش پروری ؛ اقربا پروری ؛ عزیزوں کی پاس داری ؛ دوسرے قابل اور باصلاحیت لوگوں کے مقابلہ میں اپنے بھتیجوں اور رشتہ داروں وغیرہ کے ساتھ ناجائز ترجیح ۔ (٢) پوپ یا دوسرے پادریوں کی بھتیجوں یا دوسرے رشتہ داروں کے ساتھ خصوصی جانب داری ۔

Nepotist : (n) عزیزوں اور رشتہ داروں کے ساتھ بےجا رعایت یا پاس داری کرنے والا ؛ خویش نواز ؛ اقربا پرور ۔

Nepotistic/Nepotistical : (a) خویش نوازی یا اقربا پروری سے متعلق ۔

Neptune : (n) (١) خداوند بحر ؛ سمندری دیوتا ؛ ساگر دیوتا ۔ (٢) سمندر ؛ بحر ۔ (٣) نیپتون ؛ نظام شمسی کا بعید ترین ستارہ ۔ (٤) پیتل یا تانبے کی بڑی کڑاہی جو افریقی باشندوں کی تجارت میں استعمال کی جاتی ہے ۔

Neptune green : (n) ہلکا یا اوسط سبز ؛ ہلکے سبز سے اوسط سبز تک ۔

Neptune's cup/-goblet : (n) مونگے اور اسفنج کی بعض قسموں کے نام ۔

Neptunian : (n) (١) (طبقات الارض) ساکن نیپتون ؛ نیپتونی طبقہ ؛ آبی طبقہ ؛ وہ طبقہ جو پانی کے عمل سے پیدا ہوا ہو ؛ بحری ؛ بحری دیوتا کا معتقد ۔ (٢) اس نظریے کا قائل کہ اکثر طبقات ارض پانی کے عمل سے بنتے ہیں ۔ (٣) دیکھو Neptunist ۔

Neptunian : (a) ساگر دیوتا یا بحری دیوتا سے متعلق ؛ (ارضیات) آب ساختہ ؛ بحری ؛ اس عقیدے کا حامی کہ چند ارضی ساخت پانی کے عمل سے ہوتی ہے؛ ستارہ نیپتون سے متعلق ۔

Neptunist : (n) وہ شخص جو اس منسوخ نظریے کا قائل ہو کہ اکثرطبقات ارض پانی کے عمل سے بنتے ہیں ۔

Neptunite : (n) ایک معدنی شے ۔

Nereid/Neread : (n) (١) بحری پری ؛ سمندر کی پری ؛ جل پری ؛ ساگر پری ۔ (٢) (حیاتیات) سمندر کا ایک کیڑا ؛ بحری ہزار پا ؛ سمندری کنکھجورا ۔

Nereidae : (n) بحری کیڑوں کا ایک بڑا خاندان ۔

Nereidous : (a) (حیوانیات) بحری کیڑے کی طرح کا ؛ بحری کیڑے کے مشابہ ۔

Nereis : (n) (حیوانیات) سمندری کنکھجورا ؛ بحری ہزارپا ۔

Nerine : (n) جنوبی افریقہ کی ایک جھاڑی ۔

Nerita : (n) (حیوانیات) گھونگے کی ایک جنس ۔

Nerka : (n) الاسکا اور کمچٹکا کی سالمن (مچھلی) جس کی پشت کا رنگ نیلا ہوتا ہے ۔

Nerol : (n) ایک قسم کا الکحل جس میں گلاب کی خوشبو ملی ہوئی ہوتی ہے ؛ نیرول ۔

Neroli : (n) نیرولی ؛ روغن نارنگی ؛ نارنگی کا تیل (جو اکثر خوشبوؤں میں پڑتا ہے) عطر نارنج تلخ ؛ تلخ نارنگی کا عطر ۔

Neronian : (a) (۱) نیرویائی ؛ نیرو کا ؛ نیرو صفت ؛ نیرو کے زمانے کا ؛ نیرونی عہد کا ۔ (۲) ظالم ؛ نفس پرست ؛ مطلق العنان ؛ نفس پرستانہ ؛ مطلق العنان کا ۔

Neronic : (a) نیرو کی صفت کا حامل ۔

Neronize : (v) شاہ نیرو کی طرح ظلم و ستم کرنا ۔

Nertamid : (n) وہ روشنی جو کنیسہ٭ یہود کے سامنے یا اس کی چھت پر لٹکتی رہتی ہے اور جسے نور حقیقت و صداقت کی علامت سمجھا جاتا ہے ۔

Nerv/Nervi-/Nervo - : (comb.) جز و ترکیبی بہ معنی رگ ؛ عصب ۔

Nerval : (a) نس کا ؛ پٹھے کا ؛ اعصابی ؛ نس یا پٹھے سے متعلق ۔

Nervate : (v) (قدیم) قوت پہنچانا ؛ تقویت دینا ؛ مدد کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ سہارا دینا ۔

Nervation : (n) (نباتیات) نظام عروقی ؛ پتیوں میں یا کیڑوں کے ٹینوں میں ریشوں کی ترتیب ؛ پتیوں میں ریشوں کی تقسیم ۔

Nervature : (n) (تشریح) رگ بندی ۔

Nerve : (n) (۱) عصب ؛ پٹھا ؛ نس ؛ رگ ۔ (۲) (شعر) زور ؛ توانائی ؛ کَس ؛ بَل ۔ (۳) (نباتیات) ریشہ ؛ عرق ۔ (٤) عصب (اعصاب ان خاص نسوں کو کہتے ہیں جو دماغ یا نخاع وغیرہ سے جسم کے دوسرے حصوں تک حس یا حرکت کو منتقل کرتے ہیں) ۔ (٥) (جمع میں) اعصابی ؛ بے چینی ؛ اعصاب کی کمزوری ؛ غیر طبعی زود حسی ۔ (٦) نظام اعصاب ؛ رگ و ریشہ ۔ (۷) (روز مرہ) اوسان ؛ جرأت ؛ ہمت ؛ یقین ۔

A fit of nerves : اعصابی بے چینی کا دورہ ۔

Good laws are the nerves of state : عمدہ قانون حکومت کی جان ہے ۔

He does not know what nerves are : اسے اعصابی بے چینی کے متعلق شکایت نہیں ۔

He has iron nerves/-nerves of steel : اسکے اعصاب نہایت قوی ہیں وہ کبھی گھبراتا یا ڈرتا نہیں ۔

To get on one's nerve : پریشان کر دینا ؛ ناک میں دم کر دینا ؛ کسی کے لئے مصیبت بن جانا ۔

To lose one's nerve : اوسان جاتے رہنا ؛ اوسان خطا ہونا ؛ گھبراجانا ۔

To strain every nerve : انتہائی کوشش کرنا ؛ ایڑی چوٹی کا زور لگا دینا ۔

Nerve : (v) (۱) قوت پہنچانا ؛ تقویت پہنچانا ؛ جان ڈال دینا ؛ ہمت بڑھانا ۔ (۲) اوسان سنبھالنا ؛ دل کو مضبوط کرنا ؛ جسمانی یا اخلاقی قوت بہم پہنچانا ۔

Nerve block : (n) ایک رگ کے ذریعہ انگیزشوں کے ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہونے میں رکاوٹ ۔

Nerve-canal/-cavity : (n) دانت کے کوبے میں خلا ۔

Nerve-cell : (n) سلول عصبی ؛ عصب سلولی ۔

Nerve-centre : (n) مرکز اعصاب ؛ اعصابی مرکز ۔

Nerve-deafness : (n) اعصابی بہراپن (اعصابی خلل کی وجہ سے) ۔

Nerve-fibre : (n) (حیوانیات) عصبی ریشہ ۔

Nerve-knot : (n) (۱) عقدہ٭ اعصاب ۔ (۲) مرکزی نظام عصبی کا خاکی رنگ کا مواد ۔

Nerve-racking/- wracking : (a) اعصاب شکن ؛ اعصاب کے لئے سخت بھاری ۔

Nerve-ring : (n) اعصابی پٹھوں کا حلقہ جو غیر فقری جانداروں میں ہوتا ہے ۔

Nerve-tonic : (n) قوت بخش دوا ۔

Nerved : (a) (۱) اعصاب والا ؛ عصب دار ۔ (۲) (نباتیات) ریشہ دار (پتیاں) ؛ (بطور لاحقہ) عصبی یا اعصابی (مثلاً دو عصبی ؛ چہار عصبی) ؛ ریشی (مثلاً چہار ریشی) ۔

Nerveless : (a) (۱) مجہول ؛ بے حس ؛ کمزور ؛ ضعیف ؛ بے قوت ؛ بے عصب ۔ (۲) (اسلوب بیان) پھسپھسا جس میں طول یا اطناب کا عیب ہو ۔ (۳) (علم حشرات و نباتات) بے رگ ؛ بے ریشہ ؛ بے عرق ۔ (٤) (تشریح و حیوانیات) بے اعصاب ۔

Nervelessly : (adv.) (۱) بے حسی سے ؛ پھسپھسے انداز میں ؛ بےجا طول دے کر ۔

Nervelessness : (n) (۱) مجہولیت ۔ (۲) پھسپھسا ؛ طول پسندی ؛ ضعف ؛ بے حسی ؛ کمزوری ؛ بے قوت ۔

Nervine : (a) اعصاب پر اثر کرنے کی صفت ؛ (طب) عصبی امراض کا ؛ اعصاب کی شدت کو سکون بخشنے والا ۔

Nervine : (n) (طب) عصبی امراض کی دوا ۔

Nerviness : (n) اعصابی شدت میں مبتلا ہونے کی حالت ۔

Nervo : (comb.) جز و ترکیبی بمعنی 'عصبی ، اعصابی' ۔

Nervomuscular : (a) جو اعصاب و عضلات دونوں سے تعلق رکھتا ہو؛ عصبی و عضلی ؛ اعصابی و عضلاتی ۔

Nervose : (a) (۱) (متروک) عصبی ؛ عصب سے وابستہ ۔ (۲) (پتیوں کے لئے) ریشہ دار ؛ رگ دار ۔

Nervosity : (n) حالت عصبی ۔

Nervous : (a) (۱) عضلات کا ؛ پٹھوں کا ؛ عضلاتی ؛ مضبوط ؛ گٹھا ہوا ۔ (۲) (اسلوب بیان) پر زور ؛ جس میں ایجاز یا اختصار کی صفت ہو ۔ (۳) پُر اعصاب ؛ جس میں اعصاب ہوں ۔ (٤) اعصاب پر اثر کرنے والا ؛ عصبی ۔ (٥) اعصاب کا ؛ اعصابی ۔ (٦) عصبی المزاج ؛ بے حد زود حس (انسان) ؛ بے چین ؛ پریشان ؛ ہیجانی ؛ زدہ رنج ؛ مضطرب ؛ خوف زدہ ؛ بزدل ۔ (۷) رگوں سے بھرا ہوا ۔

Nervous breakdown/-prostration : خلل اعصاب ؛ ضعف اعصاب ؛ اعصابی خلل ؛ اعصابی شکستگی ۔

Nervous system : (n) نظام اعصاب ؛ فقری جانداروں میں جسمانی نظام جو دماغ ، حرام مغز ، اعصاب وغیرہ پر مشتمل ہوتا ہے ، محرکات کو قبول کرتا ہے اور انہیں سمجھتا ہے ؛ نظام عصبی ؛ نظام اعصابی ۔

Nervously : (adv.) (۱) زود حسی سے ؛ بے چینی سے ؛ پریشانی سے ؛ اضطراب سے ۔ (۲) پُر زور انداز میں ؛ اختصار سے ؛ ایجاز سے ۔

Nervousness : (n) (۱) عصبی المزاج ہونا ؛ بے حد زود حسی ؛ عصبانیت ؛ اضطراب ؛ پریشانی ۔ (۲) پر زور ہونا ؛ اختصار ؛ ایجاز ۔

Nervule : (n) چھوٹا عصب ؛ چھوٹی نس ؛ عصبہ ۔

Nervure : (n) (۱) پرندوں کے بازو کی نلی یا نس ۔ (۲) پتیوں کے بڑے ریشے ؛ شہ رگ ؛ بڑی رگ ۔

Nervy : (a) (۱) (شعر) مضبوط ؛ قوی ۔ (۲) (عامیانہ) نڈر ؛ بے باک ؛ ڈھیٹ ۔ (۳) جو اعصابی کمزوری کی حالت میں ہو ؛ بے چین ؛ گھبرایا ہوا ؛ جلد مشتعل ہو جانے والا ؛ مجنونانہ ؛ چڑچڑا ۔ (٤) جس سے اعصاب پر زور پڑے یا صدمہ پہنچے ؛ بے چین کرنے والا ؛ پریشان کرنے والا ۔ (٥) (ریر کے لئے) نس دار ؛ ریشہ دار ۔

Nescience : (n) (۱) ناواقفیت ؛ لاعلمی ؛ بے خبری ؛ نادانی کی حالت ۔ (۲) یہ اعتقاد یا اصول کہ حقیقت مطلق کا علم دماغ کے عقلی طریقۂ کار سے ممکن نہیں ۔

Nescient : (a) (۱) جاہل ۔ (۲) بے خبر ؛ لا علم ؛ ناواقف ۔

Nescient : (n) جاہل ؛ لاعلم ؛ جہالت ؛ لاعلمی ؛ لاادریہ ۔

Nese : (n) ناک (صرف اسکاٹ لینڈ میں) ۔

Nesh : (a) (۱) بناوٹ میں نرم ؛ ساخت کے اعتبار سے نرم ؛ ملائم ؛ نرم ؛ رسیلا ؛ رس دار (مجازاً) پر لطف ۔ (۲) بزدل ؛ کمزور ؛ کم ہمت ؛ ڈر پوک ؛ بے حوصلہ ۔

(۳) سست ؛ کاہل ؛ مجہول ؛ غفلت کرنیوالا ؛ غفلت شعار ؛ بے پروا ۔

Nesh : (v) (برطانیہ ، روز مرہ) بزدلی سے کام کرنا ؛ بزدلی دکھانا ۔

Neshness : (n) سریلاپن ؛ نرمیت ؛ ملائمت ؛ غفلت ؛ کاہلی ؛ سستی ؛ بے پروائی ؛ بزدلی ؛ کم ہمتی ؛ بے حوصلگی ۔

Neso - : (comb.) جز و ترکیبی بہ معنی جزیرہ ۔

Ness : (n) راس ؛ خشکی کا پتلا سا حصہ جو سمندر میں دور تك چلا جائے ۔

-ness : (suffix) لاحقہ جو صفات کے ساتھ لگایا جاتا ہے اور کیفیت یا حالت کے معنی دیتا ہے ۔

Nesslerize : (v) (کیمیا) Nessler کے اصول عملیات سے امونیا کو پانی میں جانچنے کے لئے کام میں لانا ۔

Nessler's reagent : (n) پوٹاشیم کا ایك القلی محلول ۔

Nest : (n) (۱) گھونسلا ؛ آشیانہ ۔ (۲) گوشہ عافیت ؛ مقام امن ؛ خلوت گاہ ؛ نشیمن ۔ (۳) گھر ؛ بستر ؛ کسی چیز کا خانہ ۔ (٤) ڈاکوؤں وغیرہ کا اڈا ۔ (٥) (عیاشی وغیرہ کا) گھر ؛ جرائم کا اڈا ۔ (٦) جھول (مرغی وغیرہ کے بچوں کا) ؛ جھنڈ (مکھیوں وغیرہ کا) ۔ (۷) مجموعہ (ایك ہی قسم کی چیزوں کا) ؛ ایك ہی قماش کے لوگوں کی مشترکہ قیام گاہ ۔ (۸) چھوٹی الماری یا میز جس میں بہت سی درازیں ہوں ۔ (۹) (کان کنی) معدنیات کا علاحدہ کیا ہوا ذخیرہ ۔ (۱۰) خلیوں کا مجموعہ ۔

It is an ill bird that fouls its own nest : اپنے وطن یا گھر کو برا کہنا بری بات ہے ۔

To feather one's nest : خوب دولت کمانا ۔

Nest : (v) (۱) گھونسلا بنانا ؛ آشیانہ بنانا ؛ نشیمن بنانا ۔ (۲) پرندوں کے گھونسلے اتارنا ؛ گھونسلے جمع کرنا ؛ گھونسلے میں رہنا ؛ آشیانے میں رہنا ؛ رین بسیرا کرنا ؛ اڈے پر آرام کرنا ؛ ایك چیز کو دوسرے میں بھر دینا ۔ (۳) درجہ بندی کرنا (جیسے بوائلر، ٹیوب وغیرہ) ۔ (٤) (تمباکو) کو اس طرح ترتیب دینا کہ گودام میں بہتر بنڈل نظر کے سامنے ہو ۔

Nest box : (n) ڈربا ؛ (مرغیوں یا خرگوش کے لئے) بکس گھر ۔

Nest-egg : (n) (۱) ڈربے کا انڈا (وہ اصلی یا نقلی انڈا جو ڈربے میں رکھتے ہیں کہ مرغی وہاں جاکر انڈے دے ؛ کوئی چیز جس سے (کسی کام کی) ترغیب ہو ۔ (۲) برکت کی رقم ؛ تھوڑی رقم جو بینك میں پڑی رہنے دی جائے تاکہ اور جمع کرنے کی تحریك پیدا ہو ۔

Nestable : (a) آشیاں بننے کے لائق ۔

Nestage : (n) گھونسلوں کی جگہ ۔

Nestful : (n) گھونسلا بھر مقدار ؛ (انڈوں یا بچوں کی) وہ مقدار جو ایك گھونسلے کے لئے کافی ہو ؛ اتنے انڈے یا بچے جتنے کہ ایك گھونسلے میں رہ سکتے ہوں ۔

Nestle : (v) (۱) (شاذ) گھونسلا بنانا ؛ آشیانہ بنانا ؛ مسکن بنانا ؛ آرام کرنا ۔ (۲) آرام سے بیٹھنا ؛ اچھی طرح لپٹ کر بیٹھنا یا لیٹنا ؛ نیم پوشیدہ لیٹنا ۔ (۳) (کسی شخص سے) چمٹ کر بیٹھنا یا کھڑا ہونا (پیارسے) ۔ (٤) (سر چہرہ ، کندھا وغیرہ) پیار سے یا آرام سے رکھ دینا (کسی چیز پر) ۔ (٥) چمٹائے رہنا ؛ آغوش میں لئے رہنا ۔

Nestle-cock : (n) (روز مرہ) آخری جھول کی (کمزور) چڑیا ؛ (مجازاً) ماں کا دلارا بچہ ؛ ناز و نعم میں پلا ہوا بے راہ یا کمزور بچہ ۔

Nestling : (n) (پرندے کا) بچہ جو گھونسلے سے باہر نہ نکل سکے ؛ بے بال و پر بچہ ۔

Nestor : (n) (۱) ہومر کے ایك ہیرو کا نام جو اپنی عمر اور عقل کی وجہ سے مشہور تھا ۔ (۲) نسطور ؛ پیر دانش مند ؛ کسی حلقے یا جماعت میں سب سے معمر اور تجربہ کا شخص ؛ بزرگ جماعت ؛ بزرگ قوم ؛ رہبر ؛ قائد (مجازاً) بوڑھا آدمی ۔

Nestorian : (n) (دینیات) نسطوری ۔

Nestorian : (n) پیرو نسطور Nestor ٤٢٨ ء میں قسطنطنیہ کا بطریق تھا جس کا عقیدہ تھا کہ حضرت عیسیٰ کی شخصیت میں الوہیت اور انسانیت کا امتزاج تھا مگر حضرت مریم کو خدا کی ماں نہیں سمجھنا چاہیئے ۔

Nestorian alphabet : (n) سریانی حروف تہجی ۔

Nestorianism : (a) (دینیات) نسطوریت ؛ نسطور کے عقیدہ کی پیروی ۔

Net : (n) (۱) جالی ؛ جالی دار چیز ؛ جال کے مشابہ کوئی چیز ۔ (۲) جال ؛ دام (مچھلی اور پرندے وغیرہ کو پکڑنے کے لئے) ۔ (۳) جال ؛ جالی (جو کوئی چیز رکھنے یا حفاظت یا آڑے وقت میں کام آئے مثلاً ٹینس کا جال ؛ بالوں کی جالی ۔ (٤) پھندا ؛ دھوکا ؛ دام فریب ۔ (٥) مکڑی کا جالا ۔ (٦) کوئی چیز جو شاخ در شاخ اور حلقہ در حلقہ پھیلی ہوئی ہو ۔ (۷) (ریاضیات) مختلف خطوط اور انحنا کے باہمی انقطاع کا ایک طریقہ ۔

Net : (v) (۱) جال میں پھنسانا ۔ (۲) جالی یا جال میں رکھنا ۔ (۳) جالی سے ڈھک دینا ۔ (٤) جال پھیلانا ؛ جال ڈالنا ؛ جال بچھانا (دریا وغیرہ میں) جال سے مچھلی پکڑنا ۔ (٥) جالی بنانا ؛ جال بنانا ۔ (٦) (جال دار) تھیلی ؛ جھولا وغیرہ بنانا ۔ (۷) جال سا پھیلا دینا ۔ (۸) خالص منافع کے طور پر رقم حاصل کرنا ۔

Net/Nett : (a) (۱) خالص (اشیاء) بغیر ملاوٹ کے ۔ (۲) رقم (تغیر کسی منہای کے) ۔ (۳) اصل قیمت پر فروخت شدہ ۔ (٤) بنیادی ؛ اساسی ۔

Net : (v) (۱) خالص رقم پانا یا خالص نفع کمانا ؛ اس خالص نفع کے طور پر لانا ۔

Net area : (n) خالص رقبہ ۔

Net-ball : (n) لڑکیوں کا ایک کھیل ۔

Net earnings/-income : (n) خالص آمدنی ؛ وہ آمدنی جو تمام خرچ کے بعد ہو ۔

Net interest : (n) اصلی سود ۔

Net man : (n) (۱) ماہی گیری کے جال کی دیکھ بھال کرنے والا مزدور ۔ (۲) دو دو کے ٹینس مقابلے میں وہ کھلاڑی جو جال کے پاس کھیلتا ہے ۔

Net price : (n) اصلی قیمت (جس پر دستوری یا آڑھت نہیں ملتی) ۔

Net profit : (n) نفع ؛ بعد از وضع اخراجات ؛ خالص نفع ۔

Netful : (n) جال بھر ؛ جو جال کو بھر دے ۔

Nether : (n) (قدیم یا مزاحیہ) زیریں ؛ نیچے کا ؛ نشیبی ؛ نشیب میں واقع ؛ نچلے حصے میں واقع ؛ نچلے حصے کا ۔ (۲) سطح زمین کے نیچے واقع ۔

Nether garments : (n) پاجامہ ؛ پتلون ۔

Nether millstone : (n) (مجازاً) پتھر کا دل ؛ پتھر دل ؛ سنگ دل ۔

Nether world/-region : (n) عالم اسفل ؛ (عموماً) جہنم ؛ (شاذ) دنیا یا زمین ۔

Netherland : (n) نشیبستان ؛ ہالینڈ اور بیلجیم ۔

Netherlander : (n) نیدر لینڈ کا باشندہ ۔

Netherlandish : (a) نیدر لینڈ کا ؛ نشیبستان یا اس کے متعلق ؛ نشیبستانی ؛ ڈچ ؛ نشیبستانیوں کی زبان ۔

Netherlands : (n) دیکھو Netherland

Netherman/-person : (n) نیچے کا دھڑ ؛ ٹانگیں وغیرہ ۔

Nethermore : (a) اور نیچے ؛ سفلہ تر ؛ کم تر ۔

Nethermost : (n) سب سے نیچے کا ؛ اسفل ؛ موز ۔

Netherstock : (n) موزہ ؛ جراب (خصوصاً جو گھٹنوں سے اوپر تک ہوا کرتی تھی اور جسے سولہویں صدی میں پہنا جاتا تھا) ۔

Netherward : (adv.) نیچے کی طرف ۔

Netsuke : (n) نٹ سوک ؛ ہاتھی دانت یا لکڑی وغیرہ کا ایک چھوٹا منقش ٹکڑا جسے جاپانی کمر بند میں بطور بٹن لگا کر پہنتے ہیں اور اسمیں چیزیں لٹکاتے ہیں ۔

Netted : (a) جالی دار ؛ جسمیں جالی کی سی آرائش کی گئی ہو ۔

Netter : (n) جال بنانے یا استعمال کرنے والا ۔

Netter : (n) (۱) (جہاز رانی) چھوٹی چھوٹی رسیوں سے بنا ہوا موٹا جال جو مختلف کاموں میں استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) جال یا اس جیسی کوئی چیز جو مختلف کاموں میں استعمال کی جاتی ہو۔

Netting : (n) (۱) (بحری) جال بچھانے یا جال ڈالنے کا عمل۔ (۲) جال سے مچھلی پکڑنا ؛ جال سے مچھلی پکڑنے کا حق۔ (۳) جالی ؛ سوئی سے بنائی ہوئی جالی (جو کپڑوں پر بنائی جاتی ہے) ؛ جال کا کام یا جال؛ جالی بُننے کا عمل یا طریق عمل ؛ جال سازی۔

Netting : (n) بچھوا ؛ عقربیہ ؛ ایک پودا جس کی پتیاں خار دار ہوتی ہیں۔

Common nettle : معمولی بچھوا ۔

Dead nettle : بچھوے سے مشابہ پودا ۔

Great nettle : بڑا بچھوا ۔

Nettle : (n) (۱) بچھوے مارنا ؛ بچھوے سے مارنا ؛ بچھوے چبھونا ؛ بچھوے کی طرح چبھنا یا چبھونا ۔ (۲) بچھوے کے چھو جانے سے سوزش ہونا ؛ چبھنا ۔ (۳) چھیڑنا ؛ بھڑکانا ؛ اشتعال دلانا ؛ خفا کر دینا ؛ برا فروختہ کرنا ۔ (٤) چبھونا ؛ بھونکنا ؛ کڑونا ؛ برانگیختہ کرنا ۔

Nettle : Knettle یا knittle کا متبادل۔

Nettle-battery : (n) حیوان آبی کے ڈنک مارنے کا نیش۔

Nettle bird : (n) سفید کنٹھی والا قوس الحال سنہرا پرند جو بچھوا پودوں میں گھونسلے بناتا ہے ۔

Nettle-cell : (n) (حیاتیات) نیش کیسہ ۔

Nettle-rash : (n) بچھوا چٹھے (جلد کی ایک بیماری) جس میں جسم پر چٹھے پڑ جاتے ہیں ؛ گزنہ ؛ نبات اللیل ؛ پِتّی۔

Nettle-tree : (n) سلسٹس کی جنس کا ایک درخت ؛ امرود کوہی ؛ آسٹریلیا کا ایک درخت۔

Nettlecreeper : (n) دیکھو Nettle bird

Nettler : (n) مشتعل کرنے والا ؛ چبھونے والا ؛ رنج پہنچانے والا ۔

Nettlesome : (a) چڑچڑا ؛ مشتعل۔

Nettlewort : (n) خار دار پتیوں والے پودوں کی جنس کا ایک پودا ۔

Nettling : (n) چبھن ؛ نیش زنی ؛ چبھانے یا مشتعل کرنے کا عمل۔

Nettling : (a) چبھنے یا چبھانے والا ؛ نیش زن ؛ تکلیف دہ ؛ اشتعال انگیز۔

Network : (n) جال دار کام ؛ جال دار بنا ہوا یا اسکے مشابہ ؛ جالی کا کام ؛ شبکہ۔

Network : (v) جال سا بچھا دینا ۔

Neuma/Neume/Neum : (n) (موسیقی) وہ گیت جو Plainsong (موسیقی کے بغیر مناجاتی گیت) کی طرح گایا جائے ۔

Neur - : (comb.) Neuro کا متبادل۔

Neurad : (adv.) اعصاب کی طرف ۔

Neuradynamia : (n) اعصابی کمزوری ؛ ضعف اعصاب۔

Neural : (a) (۱) (تشریح) عصبی ؛ اعصابی ۔ (۲) مرکزی نظام عصبی کے متعلق ۔

Neural groove : (n) (تشریح) عصبی میزاب ۔

Neural spine : (n) (تشریح) فقرہ نخاع ۔

Neuralgia : (n) (مرضیات) درد اعصاب ؛ اعصابی درد ؛ پٹھوں کا درد (سر یا چہرے میں) ؛ مرض عصبی ؛ ریحی درد ۔

Neuralgic : (a) عصبی بیماری میں مبتلا ؛ درد اعصاب کے متعلق۔

Neuralgiform : (a) عصبی مرض یا ریحی درد کے مشابہ۔

Neurapophysial : (a) فقرہ* نخاع کا۔

Neurapophysis : (n) (تشریح) فقرہ* نخاع۔

Neurarthropathy : (n) جوڑوں کے وہ امراض جو اعصاب کو بھی متاثر کرتے ہیں۔

Neurasthenia : (n) عصبی نظام کی حالت ؛ ضعف اعصاب ؛ ضعف اعصاب کا مریض ؛ خلل اعصاب۔

Neurasthenic : (a) اعصابی کمزوری کا ؛ ضعف اعصاب کا ؛ ضعیف الاعصاب۔

Neurasthenic : (n) ضعف اعصاب کا مریض ؛ ضعیف الاعصاب (شخص)۔

Neuration : (n) (تشریح) نظام اعصاب (خصوصاً کیڑوں کا)۔

Neuraxis/Neuraxon/Neuraxone : (n) ستون نخاعی ؛ محور عصب۔

Neurectomy : (n) (جراحی) عمل جراحی کے ذریعہ کسی عصب کو کاٹنا ؛ قطع اعصاب۔

Neurenteric : (a) (تشریح) اعصابی یا آنت کے نظام سے متعلق۔

Neurenteric canal : (n) اعصابی نلی کی توسیع۔

Neuridine/-in : (n) (کیمیا) جلاٹینی قسم کا ایک غیرسمی عفونتی مادہ۔

Neurilema/Neurilemma : (n) (تشریح) نازک عصبی غلاف۔

Neurility : (n) (تشریح) عصبیت ؛ فعل عصب ؛ اعصاب کے خاص حالات و افعال۔

Neurine/-in : (n) (تشریح) عصبی مادہ یا نسیج ؛ مادہ جو عصبی قلی میں رہتا ہے ؛ زہریلی القلی۔

Neuritic : (a) (مرضیات) ورم اعصاب کا یا اس سے متعلق۔

Neuritis : (n) (مرضیات) ورم عصب یا اعصاب ؛ التہاب عصب ؛ اعصاب کا ورم یا فاسد تغیر جس سے درد ، حسی انتشار اور نسیجی انحطاط واقع ہوتا ہے۔

Neuro- : (comb.) سابقہ یونانی کے لفظ "neuron" سے مشتق ہے بہ معنی عصبی ، اعصابی ، عضلی ؛ عضلاتی یا عروقی۔

Neuroanatomic : (a) اعصابی نسیج یا اعصابی نظام کا یا اس سے متعلق۔

Neuroblast : (n) (حیوانیات) عصبی نہوض ؛ عصبی خلیے کا سلولی نقیب۔

Neurocentral : (a) ریڑھ کی ہڈی کے مرکزی اور عصبی محراب سے منسلک۔

Neurocoele : (a) (تشریح) عصبی نخاع ؛ نخاعی قنال۔

Neurocranium : (n) کاسہ* سر کا وہ حصہ جو دماغ کو محفوظ رکھتا ہے۔

Neurocrine : (a) ایک ہارمونی مادہ کا یا اس سے متعلق جس سے اعصاب کی سرگرمی متاثر ہوتی ہے۔

Neurocutaneous : (a) جلد اور اعصاب سے متعلق۔

Neurocyte : (n) کسی نس یا عصب کا سلولی جسم۔

Neuroendocrine : (n) دیکھو Neurocrine

Neurogen : (n) ایک مخصوص فرضی ابتدائی ناظم جو جنین کی اعصابی ہیئت کی تشکیل میں معاون ہوتا ہے۔

Neurogenic : (a) (۱) اعصابی نسیج سے پیدا ہونے والا۔ (۲) اعصابی حالات سے متاثر یا متشکل ، خصوصاً اعصابی تعلقات کے غیر معمولی تغیرات سے غیر منظم۔ (۳) اعصابی جزو کا حامل۔ (٤) (قلب سے متعلق) قلب کے نسیج میں پھیلے ہوئے اعصابی خلیوں کے کنٹرول کے تحت ہم آہنگی کے ساتھ واقع ہونے والا (Myogenic کے برعکس)۔

Neurogenous : (a) دیکھو Neurogenic

Neuroglandular : (a) (۱) غدود اور اس کے اعصاب کا یا ان سے متعلق
(۲) غدود اور اعصاب ، دونوں کی خصوصیات کا حامل۔

Neuroglia : (n) (حیوانیات) لاصقہ ؛ عصبی سریش ؛ (تشریح) نازک نسیج جو مرکز اعصاب اور پردہ چشم میں پایا جاتا ھے ۔

Neurogram : (n) حافظہ کے عمل یا سرگرمی کے زیر اثر تغیر یافتہ فرضی اعصابی ہیئت ۔

Neurographic : (a) اعصاب کی سائنسی تشریح سے متعلق ۔

Neurography : (n) (۱) اعصاب کی سائنسی تشریح ۔ (۲) دماغ میں موجود تغیر یافتہ اعصابی ہیئت کا فرضی نظام۔

Neurohumoral theory : (n) علم البدن کا نظریہ کہ اعصابی تحریك کا انتقال کیمیاوی عمل سے ہوتا ھے ۔

Neurohypnotism : (n) دیکھو Hyptonism

Neurokeratin : (n) ایك مادہ جو قرونی مادے سے بہت مشابہ ہوتا ھے اور جو بعض اعصابی نسیج میں پایا جاتا ھے

Neurokyme : (n) اعصابی سرگرمی کی حرکی توانائی ۔

Neurolemma : (n) دیکھو Neurilema

Neurological : (a) علم الاعصاب کا یا اس سے متعلق ۔

Neurologist : (n) علم الاعصاب کا ماہر خصوصاً وہ ڈاکٹر جو اعصابی امراض کی تشخیص یا ان کا علاج کرتا ھے ۔

Neurologize : (v) کرداری مظاہر کی اعصابی اصطلاحوں میں تشریح کرنے کی کوشش کرنا ۔

Neurology : (n) علم الاعصاب ؛ عصبیات ؛ اعصابی نظام ؛ اعصابی نظام کا باضابطہ مطالعہ خصوصاً اس کی ہیئت ، فعل اور خلاف ۔

Neurolysis : (n) (۱)اعصابی مادہ کا ٹوٹنا (مثلاً بیماری یا تھکاوٹ سے) ۔ (۲) اعصاب کا آپریشن ۔

Neuroma : (n) (مرضیات) عصبی پھوڑا ؛ عصبی دنبل ؛ عصبی گلٹی ۔

Neuromatous : (a) عصبی پھوڑے کا یا اس سے متعلق ۔

Neuromere : (n) اعصابی نظام کا ایك حصہ ؛ عصب پارہ ۔

Neuromerous : (a) عصبی نظام کی خصوصیت سے متعلق ۔

Neuromuscular : (a) اعصاب اور پٹھوں دونوں کا یا ان سے متعلق ؛ عصب عضلی ۔

Neuron/Neurone : (n) (۱) (قدیم) دماغ اور ریڑھ کی ہڈی ۔
(۲) عصبانیہ خصوصاً سارے اجزا کے ساتھ ۔

Neuron doctrine/-theory : (n) علم البدن اور علم التشریح : اعصابی نظام اعصابی خلیوں پر مشتمل ھے اور ہر عصبی خلیہ دوسری تمام اکائیوں سے مربوط ھے مگر وہ مسلسل نہیں ھے ۔

Neuroneuronal : (a) اعصابی خلیوں یا اعصابی ریشوں کے درمیان ۔

Neuronic : (a) (۱) عصبانی ۔ (۲) دماغ اور ریڑھ کی ہڈی سے متعلق ۔

Neuronism : (n) علم نفسیات کا یہ نظریہ کہ دماغی اعصاب ہی دماغی افعال کا ذریعہ ہیں ۔

Neuronitis : (n) ورم عصبانی ؛ ریڑھ کی ہڈی میں اعصابی خلیوں اور اعصابی جڑوں کا متورم ہوجانا ۔

Neuropath : (n) عصبی مرض کا مریض ؛ اعصاب کا مریض ؛ وہ شخص جو حد سے زیادہ زود حس ہو ۔

Neuropathic : (a) عصبی امراض کے متعلق ؛اعصابی مرض کا حامل ۔

Neuropathist : (n) ماہر علاج اعصاب ؛ عصبی امراض کا معالج ۔

Neuropathological : (a) عصبی امراض اور ان کے علاج کے علم سے متعلق ۔

Neuropathology : (n) عصبی امراض اور ان کے علاج کا علم یا مطالعہ ۔

Neuropathy : (n) عصبی مرض ؛ عصبی امراض کا علاج ؛ اعصابی

امراض کی کوئی خلاف معمول حالت خصوصاً انحطاطی تغیر پیدا کرنے والی ؛ اعصابی نسیج کے فساد سے پیدا ہونے والی حالت ۔

Neurophysiology : (n) علم افعال الاعصاب ۔

Neuropod : (n) (حیوانیات) بے ریڑھ کا یا چوڑی دار جسم والا جس کے حرکی اعضا (ہاتھ ، پاؤں وغیرہ) جسم کے عصبی پہلو کی طرف ہوتے ہیں ۔

Neuropodial : (a) (حیوانیات) Neuropodium سے متعلق ؛ Parapodium کی نچلی ، شکمی یا عصبی شاخ سے متعلق ؛ زائدہ پا کے نچلے ، شکمی یا عصبی حصے سے متعلق ۔

Neuropodium : (n) (حیوانیات) (بعض غیر فقری یا چوڑی دار جسم والے حیوانات میں) زائدہ پا کا نچلا ، شکمی یا عصبی حصہ ؛ Parapodium کی نچلی ، شکمی یا عصبی شاخ ؛ Parapodium کا شکمی لختہ ۔

Neuropodous : (a) (بعض غیر فقری یا چوڑی دار جسم والے کیڑے) جن کے حرکی اعضا (اتھ ، پاؤں وغیرہ) شکم کی جانب یا Neuropodium کے ساتھ ہوتے ہیں ۔

Neuropore : (n) (تشریح) عصبی مسام ؛ بعض جنینوں کی عصبی نالی کا خارجی مسام یا سوراخ ؛ عصبی نالی کا منفذ ۔

Neuropsychic : (a) عصبی و نفسیاتی افعال سے متعلق ۔

Neuropsychological : (a) عصبی نفسیات کا ؛ عصبی نفسیات سے بحث کرنے والا ۔

Neuropsychologist : (n) عصبی نفسیات کا ماہر ۔

Neuropsychology : (n) علم نفسیات اعصاب ؛ ایک علم جو نفسیاتی اور عصبیاتی حقیقتوں میں رشتہ ڈھونڈھنے یا علم النفس اور علم الاعصاب سے متعلق امور واقعہ کو باہم مربوط کرنے کی کوشش کرتا ہے ۔

Neuropter : (n) کرم عروقی جیسا کیڑا ؛ Neuroptera سلسلے کا کوئی کیڑا ۔

Neuroptera : (n) کرم عروقی ؛ یہ ایک قسم کا کیڑا ہے جس کے چار ننگے ، جھلی دار اور شفاف بازو ہوتے ہیں جن میں رگوں کا ایک جال سا بچھا ہوتا ہے ؛ ان کیڑوں کا سلسلہ ۔

Neuropterous : (a) چار ننگے جھلی دار بازوؤں والے کیڑے سے متعلق ؛ کرم عروقی سے متعلق ۔

Neurosis : (n) (طب) مرض اعصاب ؛ خلل اعصاب ؛ اختلال اعصابی ؛ نروس ؛ اعصابی بد نظمی ۔

Neuroskeletal : (a) درون کالبدی ؛ اندرونی ڈھانچے کا ۔

Neuroskeleton : (n) (تشریح) درون کالبد ؛ اندرونی ڈھانچہ (ریڑھ دار حیوانات کا) ۔

Neurosome : (n) (۱) عصب کا خلوی جسم ۔ (۲) عصب کے مختلف چھوٹے ذرات میں سے کوئی ایک ۔

Neurosyphilis : (n) مرکزی نظام اعصاب کا آتشک ۔

Neurotic : (n) (طب) (قدیم) ایک دوا جس کا اثر نظام اعصاب پر پڑتا ہے ؛ خلل اعصاب کا مریض ؛ فساد اعصاب کا مریض ؛ نروٹک ۔

Neurotic : (a) (۱) اعصاب کو متاثر کرنے والی یا اس میں ہیجان پیدا کرنے والی ۔ (۲) اعصابی مرض کا ؛ اعصابی مریض سے متعلق ۔

Neuroticism : (n) خلل اعصاب کی خاصیت یا حالت ۔

Neurotogenic : (a) خلل اعصاب پیدا کرنے والا ۔

Neurotoid : (a) خلل اعصاب کے مشابہ ۔

Neurotomist : (n) (جراحی) قطع اعصاب کرنے والا ؛ (مجازاً) احساسات یا جذبات کا تجزیہ کرنے والا ۔

Neurotomy : (n) (۱) (جراحی) قطع اعصاب ۔ (۲) اعصاب کی تقسیم (درد اعصاب کے علاج کے لئے) ۔

Neurotoxic : (a) اعصاب پر سمی اثر ڈالنے والے مادے سے متعلق ۔

Neurotoxir : (n) اعصاب پر سمّی اثر ڈالنے والا مادہ ؛ سانپ کے زہر میں پایا جانے والا زہریلا پروٹینی مادہ جو اعصاب پر خطر ناک اثر ڈالتا ہے ۔

Neurovascular : (a) اعصابی اور عروقی ، دونوں صفات رکھنے والا ۔

Neurypnology : (n) علم کی وہ شاخ جو ہپناٹزم کے مظاہر کو بیان کرے ۔

Neuter : (n) (۱) اسم بے جنس ۔ (۲) فعل لازم ۔ (۳) جنس لا جنسی ۔ (٤) غیر جانب دار شخص ۔ (٥) عاقر کیڑا خصوصاً چیونٹی یا شہد کی مکھی ۔ (٦) خصی جانور ۔

Neuter : (v) خصی کرنا ؛ تبدیل کرنا ۔

Neuter : (a) (۱) (صرف و نحو) بے جنس ؛ لاجنسی (جو نہ مذکر ہو اور نہ مؤنث) ۔ (۲) فعل لازم ۔ (۳) غیر جانب دار ۔ (٤) بے زوج ۔ (٥) (علم حشرات) عاقر (جس میں نر اور مادہ کا فرق نہ ہو) ۔ (٦) جنسی طور پر غیر پختہ (تشریح) ؛ بانجھ ۔

To stand neuter : غیر جانب دار رہنا ۔

Neutral : (a) (۱) غیر جانب دار ؛ جنگ میں کسی فریق کا ساتھ نہ دینے والا ۔ (۲) غیر جانب ریاست یا طاقت سے متعلق ۔ (۳) مخنث ؛ غیر معین ؛ مبہم ؛ بے رنگ ۔ (٤) (کیمیا) جو نہ تُرشہ ہو نہ القلی ۔ (٥) غیر برق دار ۔ (٦) نہ واضح طور پر طبعی ہو اور نہ واضح طور پر ذہنی ۔ (۸) (لب کے لئے) کھلا ہوا مگر اس قدر کہ ہونٹ نہ ملے رہیں اور نہ زیادہ کھلے رہیں (جیسے 'art' یا hut پڑھنے میں) ۔

Neutral : (n) (۱) غیر جانب دار (ریاست) ؛ جو جنگ میں کسی فریق کا ساتھ نہ دے ؛ غیر جانب دار ریاست کا (باشندہ) ۔ (۲) جو بحث یا جھگڑے میں کسی فریق کا ساتھ نہ دے؛ بے تعلق غیر جانب دار ۔ (۳) (کیمیا) نمک جو ترشہ ہو اور نہ القلی ؛ بے رنگ ۔ (٤) (برقیات) جو نہ مثبت ہو نہ منفی ؛ بے رنگ ۔ (٥) (نباتیات و حشریات) عاقر (جس میں نر اور مادہ کا فرق نہ ہو) ۔ (٦) غیر جانب دار ریاست یا ملک ۔ (۷) غیر جانب دار ریاست کا باشندہ ۔

Neutral flame : (n) شعلہ جو گیسوں کے مناسب تناسب میں جلنے سے پیدا ہوتا ہے ۔

Neutral oil : (n) تیل جو نہ ایسڈ ہو نہ القلی ۔

Neutral point : (n) وہ درجہٴ حرارت جس پر دو دھاتوں کے حرارتی برقی قوت صفر ہوں ۔

Neutral tint : (n) خاکستری رنگ جس کا استعمال فن کار کرتے ہیں ۔

Neutral tinted : (a) خاکستری رنگ کا (مجازاً) بے رنگ ؛ جس میں کوئی خاص امتیازی شان نہ ہو ۔

Neutralism : (n) (۱) غیر جانب داری قائم رکھنا ؛ غیر جانبداری کی پالیسی یا اس کی طرف داری خصوصاً بین الاقوامی معاملات میں (عالمی طاقتوں کے درمیان تصادم کے وقت) ؛ غیر جانبداری کا رویہ یا عمل نیز غیر جانبدارانہ جذبات کا اظہار ۔ (۲) غیر جانب دار وحدت وجود ۔

Neutralist : (n) (۱) غیر جانب داری قائم رکھنے والا یا اس کا طرف دار ۔ (۲) وہ جو کسی ملک یا خطے کی جانب دارانہ پالیسی کی حمایت کرتا ہو ۔

Neutrality : (n) (۱) غیر جانب داری ؛ بے تعلقی ۔ (۲) غیر معین یا بے رنگ ہونا ؛ عاقر ہونا ۔ (۳) دوسری ریاستوں کے درمیان جنگ میں شرکت سے اجتناب ۔ (٤) غیر جانب دار ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Neutralization : (n) (۱) بے اثر کر دینا ۔ (۲) خطہٴ جنگ سے باہر قرار دینا ۔ (۳) غیر جانبدار ہونے کی صفت یا حالت ۔

Neutralize : (v) (۱) بے اثر کر دینا ؛ اثر کو باطل کر دینا (مخالف اثر کے ذریعہ) ۔ (۲) (کسی مقام کو) خطہٴ جنگ سے باہر قرار دینا ؛ جنگ سے مستثنیٰ کر دینا ۔ (۳) خُنثہ کرنا ؛ برطرفی کا عہد کرنا ؛ غیر جانب دار ہونا ؛ بانجھ کر دینا ؛ مخالف قوت سے بے اثر بنا دینا ۔ (٤) (کیمیا) بے عمل کر دینا ؛ بے تاثیر کر دینا ۔

Neutralizer : (n) بے اثر کر دینے والا ؛ خطہٴ جنگ سے باہر قرار دینے والا ؛ وہ ورکر جو ترشہ سے مخلوط پانی میں دھات کے برتنوں کو صاف کرتا ہے ؛ ایک کیمیاوی محلول جو اثر کو زائل کرتا ہے ۔

Neutrally : (adv.) (۱) غیر جانب داری سے ؛ غیر جانب دارانہ۔ (۲) غیر معین یا بے رنگ طور پر۔

Neutro : (comb.) سابقہ بہ معنی بے طرف ، غیر جانب دار ؛ Neutral کی ترکیبی شکل۔

Neutro-saline : (n) (کیمیا) جو بغیر ترشہ اور القلی والے نمک کی خاصیت رکھتا ہو ؛ Neutral Salt کی خاصیت والا۔

Neutron : (n) برقی ذرہ جس میں الیکٹرون اور پروٹون دونوں قریبی اتصال رکھتے ہوں۔

Neutrophil (e) : (a) جو بے رنگ محلول سے داغ دار کیا جائے۔

Neutrophil (e) : (n) ایک خلیہ جو بے رنگ محلول سے داغ دار کیا جائے۔

Neuwider green : (n) ہلکا زردی مائل سبز۔

Neva green : (n) تیز زردی مائل سبز یا شوخ زردی مائل سبز۔

Neve : (n) جمی ہوئی برف کا کھیت ؛ کچی برف جو دور تک پھیلی ہوئی ہو ؛ گلیشیر کی دانہ دار برف۔

Nevel/Nevell : (v) (اسکاٹ لینڈ) مکّے سے مارنا۔

Never : (adv.) (۱) کبھی نہیں ؛ ہرگز نہیں۔ (۲) (روز مرہ) (حیرت کے موقع پر) اجی نہیں ؛ یہ نہیں ہو سکتا ؛ یہ ممکن نہیں ؛ کسی طرح نہیں۔ (۳) بالکل نہیں ؛ ذرا بھی نہیں۔

I never did!,Well,I never! : میں نے یہ کبھی نہیں سنا۔

It is never too late to mend : اصلاح ہر وقت ممکن ہے۔

Now or never : بس یہی وقت ہے ؛ اب یا کبھی نہیں۔

Never a : ایک بھی نہیں ؛ کوئی نہیں۔

Never any (or one) : کوئی بھی نہیں ؛ کوئی نہیں۔

Never a one : دیکھو Never a

Never a whit : کوئی بھی نہیں ؛ یکسر نہیں ؛ بالکل نہیں۔

Never fear : کچھ پروا نہیں ؛ کوئی پروا نہیں۔

Never is a long word (or day) : یہ نہ کہو کہ کبھی نہیں۔

Never mind : کچھ پروا ؛ کوئی پروا نہیں۔

Never never/- country/- land : (n) (۱)(آسٹریلیا) شمالی کوئینستان کوئینس لینڈ ؛ کوئینس لینڈ کا غیر آباد شمالی حصہ ؛ اندرونی ریگ زار علاقہ۔ (۲) فرضی علاقہ ؛ فرضی وجود۔

Never-say-die : (a) ڈٹ جانے والا ؛ نہ دبنے والا ؛ غیر متزلزل۔

Never so : (adv.) اتنا بھی ؛ کتنا بھی ؛ بالخصوص۔

Never-was : (n) وہ شخص جس نے کوئی شہرت ، مرتبہ یا کامیابی نہ پائی ہو۔

Never you fear/- mind : تم دخل نہ دو۔

Nevermore : (adv.) پھر کبھی نہیں؛ اب کبھی نہیں؛ آئندہ کبھی نہیں۔

Nevertheless : (adv.) باوجود اس کے ؛ تاہم ؛ پھر بھی۔

New : (a) (۱) نیا ؛ نو ؛ جدید ؛ نئی قسم کا۔ (۲) جس سے پہلے واقفیت نہ ہو ؛ اجنبی ؛ انوکھا۔ (۳) تازہ ؛ مزید ؛ اور زیادہ۔ (٤) جو بدل گیا ہے ؛ نیا جدید ؛ تخریب ؛ تباہی اور ناپید ہونے کے بعد پھر سے بنا ہو۔ (٥) متاخر ؛ عہد جدید کا۔ (٦) (وہ چیز) جو نئی نئی نکلی ہو یا باہر سے آئی ہو یا پہلی بار استعمال ہوئی ہو ؛ نئی ؛ نیا۔ (۷) نو دولت۔ (۸) جو فی الحال نمایاں ہوا ہو ؛ جو مشہور خاندان کا نہ ہو۔

The new comedy : جدید طرز کا طربیہ (ڈراما)۔

The new learning : یونانی علم و ادب وغیرہ جو انگلستان میں نشاۃ ثانیہ کے زمانے میں رائج ہوا۔

The new model : تنظیم جدید ؛ برطانیہ کی پارلیمانی فوج کی تنظیم جدید ۔

The new poor : نیا بگڑا ہوا طبقہ ؛ وہ لوگ جو جنگ عظیم کے بعد مفلس ہو گئے ہوں ۔

The new rich : نو دولت طبقہ ؛ وہ لوگ جو جنگ عظیم کے بعد مالدار ہوئے ہوں ۔

The new woman : آزاد خیال عورت ؛ وہ عورت جو حقوق نسواں کے سلسلے میں ترقی یافتہ خیالات رکھتی ہو ۔

The new world : نئی دنیا ؛ امریکا ۔

To put on the new man : اپنی اصلاح کرنا ؛ اپنے اخلاق و عادات کو درست کرنا ۔

To turn over new leaf : اپنے طرز زندگی کی اصلاح کرنا ؛ (زندگی کا) نیا ورق الٹنا ۔

New : (adv.) (۱) (عموماً مرکب لفظوں میں آتا ہے) نو ؛ تازہ ؛ حال کا ۔ (۲) نئے سرے سے ؛ از سر نو ۔

New : (n) (۱) نئی شئے ؛ کوئی نئی چیز خصوصاً پہلا مرحلہ ۔ (۲) تازگی ؛ جدت ۔

New and new : بار بار ۔

New birth : (n) تجدید ؛ احیاء ۔

New blood : (n) تازگی یا اعلیٰ صفت پیدا کرنے والا عنصر ۔

New blue : (n) کوئی نیلا رنگ ۔

New-blown : (a) نو شگفتہ ؛ تازہ کھلا ہوا ؛ نو خیز (مجازاً) ۔

New-born : (a) (۱) نو زائیدہ ؛ نو مولود ؛ نوزائیدہ سے متعلق ۔ (۲) جس نے نئی زندگی پائی ہو ۔

New born : (n) نو زائیدہ بچہ ؛ نو مولود بچہ ۔

New broom : (n) اقتدار میں آنے والا نیا شخص جو اپنے فرائض کی انجام دہی میں زیادہ سر گرم ہو ۔

New brooms sweep clean : نئی جھاڑو سے زیادہ صفائی ہوتی ہے ۔

New-build : (v) از سر نو تعمیر کرنا ۔

New chum : (n) (آسٹریلیا کی اصطلاح) نو وارد ؛ نو مہاجر (خصوصاً جزائر برطانیہ سے) ۔

New-coined : (a) نیا وضع کیا ہوا ؛ نیا بنایا ہوا ؛ نیا ایجاد کیا ہوا ؛ نو ایجاد شدہ ؛ نیا گھڑا ہوا ۔

New-coined words : (n) نو موضوع الفاظ ؛ نئے (وضع کئے ہوئے) الفاظ ۔

New-comer : (n) نو وارد ؛ جو نئی شہرت پا رہا ہو ۔

New-create : (v) نئے سرے سے تخلیق کرنا ۔

New criticism : (n) ایک تحلیلی ادبی تنقید جو ادبی تصانیف کی زبان محاکات اور جذبی یا فکری پہلوؤں پر زور دیتی ہے تاکہ ان کی مجموعی جمالیاتی ترتیب نمایاں ہو سکے ۔

New deal : (n) بنیادی تنظیم نو (حکومت کے فرض یا ذمہ داری کی) جس سے دور رس اثرات مرتب ہوں ۔

New England : (a) نیو انگلینڈ کا ؛ نیو انگلینڈ کی قسم یا طرز کا ۔

New Englander : (n) نیو انگلینڈ کا ؛ انگلستان جدید کا رہنے والا ۔

New Englandish : (a) نیو انگلینڈ کا یا اس کے مشابہ ؛ جو نیوانگلینڈ سا معلوم ہو ۔

New English : (n) جدید انگریزی ۔

New-fallen : (a) نووارد ؛ نوزائیدہ ؛ تازہ گرا ہوا ۔

New-fashioned : (a) نئے فیشن کا ؛ نئی وضع کا ؛ جدید طرز کا ؛ ماڈرن ۔

New fire ceremony/New fire : (n) ایک جشن جو نئی زندگی ، نئے سال یا تجدید نو کی علامت ہوتا ہے جب تمام آگ بجھا دی جاتی ہے اور نئے سرے سے چولھوں میں آگ روشن کی جاتی ہے ۔

New-found : (a) نو دریافت ؛ نو ایجاد ؛ عیاں ؛ بے نقاب ۔

New franc : (n) فرانس کا نیا سکہ جو ۱ جنوری ۱۹۶۰ء سے جاری ہوا ؛ فرینک ۔

New-front : (v) سامنے کا حصہ نئے سرے سے بنانا ۔

New-furnish : (v) نئے ساز و سامان سے آراستہ کرنا یا ہونا ؛ از سر نو آراستہ کرنا ۔

New Greek : (n) دور وسطیٰ کے بعد یونانیوں کی زبان جس میں ان کا ادب ہے اور جو ان کی بول چال کی زبان ہے ۔

New ground : (n) قطعہ اراضی جسے صاف کر کے کاشت میں لایا گیا ہو ۔

New humanism : (n) بیسویں صدی کا اصول جو اعتدال ، انسانی خواہش ، دیرپا اقدار اور ثنویت میں یقین رکھتا ہے ۔

New humanist : (n) ایسے اصول یا عقیدے کا طرف دار ۔

New laid : (n) تازہ دیا ہوا (انڈا) ۔

New learning : (n) ۱۵ ویں اور ۱۶ ویں صدی کا علم جو بائبل کے مطالعہ پر مبنی تھا ۔

New light : (n) وہ شخص جو جدید یا آزاد مذہبی خیال کا حامل ہو ؛ نئی توضیح ۔

New look : (n) نیا رخ ؛ تازگی ؛ جدت ۔

New man : (n) نو ایمان عیسائی ؛ نو عیسائی ؛ وہ جو نیا نیا عیسائی ہوا ہو ۔

New-modle : (v) دوبارہ نئی طرز سے بنانا ۔

New moon : (n) (۱) نیا چاند ؛ ہلال ؛ ماہ نو ۔ (۲) وہ وقت جب نیا چاند نکلتا ہے ؛ رویت ہلال ۔ (۳) (بائبل) یہودیوں کی ایک عید ۔

New-mown : (a) تازہ کٹا ہوا ؛ حال کا کٹا ہوا ؛ ابھی کا کٹا ہوا ۔

New-mown hay : (n) تازہ کٹی ہوئی گھاس (Hay) ۔

New realism : (n) حقیقت پسندی کا وہ طرز جو بیسویں صدی میں عینیت پرستی کے مقابل جلوہ گر ہوا اور جو شے اور ادراک کے باہمی امتیاز پر زور دیتا ہے اور خارجی دنیا کو دماغ سے علاحدہ قرار دیتا ہے ۔

New realist : (n) نئی حقیقت پسندی کا طرف دار ۔

New-rich : (n) نو دولتا ؛ نئی دولت والا ۔

New-rich : (a) (۱) نو دولتا ؛ جس نے نئی دولت پائی ہو یا جو ابھی دولتمند ہوا ہو ۔

New-set : (v) نئے طرز یا فیشن کا بنانا ۔

New-set : (a) نئے طرز کا بنا ہوا ۔

New star : (n) نیا تارہ ۔

New stone age : (n) نو حجری دور ۔

New style : (n) گریگوری تقویم کے مطابق جو ۱۷۵۲ء سے انگلستان میں مستعمل ہے (اس کا مخفف NS ہے) ۔

New testament : (n) عہد نامۂ جدید ؛ انجیل ۔

New thought : (n) تسکین دماغ کی تحریک جو تصفیہ قلب اور تعمیری تخلیقی قوت پر زور دیتی ہے ۔

New world : (n) شمالی و جنوبی امریکا ۔

New-year/New year/Newyear : (n) سالِ نو ؛ سال جدید ؛ نئے سال کی ابتدا کے چند روز ۔

New-year/New-year's : (a) آغاز سال کا یا اس سے متعلق یا اس کے شایان۔

New year's day : (n) پہلی جنوری ؛ نئے عیسوی سال کا پہلا دن۔

New year's eve : (n) ۳۱ دسمبر ؛ عیسوی سال کا آخری دن۔

Newcal/Newca'd : (a) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں گائے کے متعلق) جس کا بچھڑا نیا ہو۔

Newcomb/- ball : (n) والی بال کے مشابہ ایک کھیل جس میں گیند کو پکڑ کر جال کے اُس پار پھینکتے ہیں۔

Newcome : (a) نیا آیا ہوا ؛ تازہ ؛ نو آموز ؛ تازہ وارد۔

Newel : (n) (۱) پیچ دار زینے کا مرکزی ستون۔ (۲) وہ کھمبا جو زینے کے جنگلے کے نیچے یا اوپر کے سرے پر ہوتا ہے۔

Open and hollow newel : پیچ دار زینے کا کھوکھلا مرکزی ستون۔

Newel-post : (n) دیکھو Newel

Newelled : (a) پیچ دار زینہ کے مرکزی ستون کا۔

Newelty : (n) (خصوصاً روز مرہ) نیا پن ؛ جدت۔

Newfangle/-d : (a) (۱) از حد جدت پسند ؛ نئے پن یا نئی چیزوں کا رسیا۔ (۲) نیا نیا (اعتراض کے لہجے میں) انوکھا ، نرالا ، نو ساختہ ؛ نو ایجاد ؛ نئے فیشن والا۔

Newfangle : (n) نئی چیز ؛ نئی وضع ؛ نیا فیشن ؛ جدید طرز ؛ نیا پن۔

Newfangle : (v) (قدیم) نیا طرز بنانا ؛ انوکھا طرز بنانا ؛ نئی چیز ایجاد کرنا۔

Newfangledness : (n) جدت پسندی ؛ انوکھا پن ؛ نرالا پن ؛ نو ساختگی ؛ نو ایجادیت۔

Newfanglement : (n) انوکھا پن یا انوکھی چیز۔

Newfoundland : (a) (۱) نیو فاؤنڈ لینڈ کی قسم یا طرز کا ؛ نیو فاؤنڈ لینڈ کا۔ (۲) کناڈا کا ایک صوبہ۔

Newfoundland : (n) ایک بڑے جزیرے کا نام جو سینٹ لارنس ندی کے دہانے پر واقع ہے ؛ (یہ لفظ توصیفی معنوں میں مستعمل ہے )۔

Newfoundland dog : (n) کتے کی ایک بڑی نسل جو تیز فہمی ، نیک مزاجی ، قوت اور شناوری کے لئے مشہور ہے۔

Newfoundlander : (n) New foudland کا باشندہ ؛ وہاں کا کتّا جو تیراکی میں مشہور ہے ؛ وہاں کا جہاز۔

Newfoundland fish : (n) کاڈ مچھلی۔

Newgate : (n) لندن کا مشہور جیل خانہ (جو ۱۹۰۲ ء میں ڈھا دیا گیا) ؛ توصیفاً مستعمل ہے۔

Newgate bird : (n) قیدی ؛ عادی مجرم ؛ پرانا بدمعاش۔

Newgate calender : (n) نیو گیٹ کے قید خانے کی سالانہ رپورٹ جسمیں قیدیوں سے متعلق تفصیلات ہوا کرتی تھیں (مثلاً کون قیدی کس جرم میں اور کب ماخوذ ہوا وغیرہ)۔

Newgate fashion : (n) نیو گیٹ کا فیشن۔

Newgate frill/- fringe : (n) داڑھی کا وہ طرز جس میں ٹھوڑی کے نیچے کے کچھ بال چھوڑ کر باقی مونڈ دیئے جاتے ہیں ؛ ریش زیر نقن ؛ (عامیانہ) چُکی داڑھی۔

Newgate knocker : (n) ایک خاص طرز کی زلف جو عموماً میوہ فروش رکھتے ہیں۔

Newgatory : (a) لندن کے مشہور جیل خانے کا ؛ نیو گیٹ سے متعلق۔

Newing : (n) (خصوصاً برطانیہ میں) خبر — عموماً جمع میں مستعمل۔

Newish : (a) کسی قدر نیا ؛ نیا سا ؛ قریب قریب نیا ؛ نیا جیسا۔

Newly : (adv.) تازہ جدید طرز سے ؛ نئے طور پر ؛ نوبہ نو ؛ تازہ بہ تازہ ؛ حال میں۔

Newlywed : (n) نیا جوڑا ؛ نو بیاہتا جوڑا ؛ وہ جوڑا جس کی شادی نئی نئی ہوئی ہو۔

Newmanism : (n) نظریہ جو جان ہنری نیو مین نے مذہبی اور کلیسائی امور کے لئے پیش کیا تھا جب وہ اینگلیکن کلیسا کے ممبر تھے ؛ نیومین کے تدریسی اصول۔

Newmanite : (n) جان ہنری نیو مین کا پیرو۔

Newmarket : (n) (۱) نیو مارکیٹ ؛ کیمبرج شائر کے علاقے کا ایک قصبہ جو گھوڑ دوڑ کے لئے مشہور ہے ۔ (۲) تاش کا ایک کھیل۔

Newmarket coat : (n) ایک قسم کا چست بالائی کوٹ جو ابتدا میں گھوڑ سواری میں پہنا جاتا تھا ؛ جسے اب مرد عورت سب پہنتے ہیں۔

Newmarket greyhound : (n) مضبوط اور تیز نسل کا شکاری کتا ۔

Newness : (n) نیا پن ؛ جدیدیت ؛ جدید یا تازہ ہونے کی حالت یا صفت ؛ جدت۔

News : (n) (۱) خبر ؛ اطلاع ؛ خبریں ؛ اخبار ۔ (۲) جو اخبار میں شائع ہو ؛ اخبار پڑھنے والوں کے لئے دل چسپ بات۔

Ill news flies apace : بری خبر بڑی جلد پھیلتی ہے ؛ بری خبر تیزی سے پھیلتی ہے ۔

In the news : بر سر عام ؛ منظر عام پر ؛ عوام کے سامنے ؛ مشہور۔

Is there any news : ? کوئی خبر ہے ؟

No news(is) good news : کوئی خبر نہ آئے تو خیریت سمجھ۔

That is no news : یہ تو کوئی نئی خبر نہیں ہے (پہلے سے مشہور ہے)۔

What is the news? : کیا خبریں ہیں ؟

-news : (n) اکثر اخبارات کے نام کا آخری جزو ہوتا ہے ؛ مثلاً Evening News۔

News : (v) خبر بیان کرنا یا دوہرانا ؛ گپ شپ کرنا ۔

News agency : (n) (۱) وہ تجارتی ادارہ جو خبریں جمع کر کے اخبارات کو بھیجتا ہے ؛ نیوز ایجنسی ۔ (۲) نیوز ایجنٹ کا دفتر ۔

News agent : (n) اخبار کا ایجنٹ ؛ اخبار فروش ؛ اخبارات و رسائل بیچنے والا (جو مستقل طور پر یہ کام کرتا ہے) ؛ نیوز ایجنٹ۔

News boat : (n) گذرنے والے جہاز کو اطلاع پہنچانے والی کشتی۔

News boy : (n) سڑکوں پر اخبار بیچنے والا یا (گھروں میں) اخبارات پہنچانے والا لڑکا ؛ ہاکر ؛ اخبار فروش ؛ اخبار والا ۔

News casting : (n) خبروں کا نشریہ۔

News dealer : (n) اخبارات و رسائل بیچنے والا ۔

News Editor : (n) خبروں کو ترتیب دینے والا روزانہ اخبار کا ایڈیٹر؛ کسی روز نامے کا ایڈیٹر ؛ نیوز ایڈیٹر۔

News letter : (n) (۱) (تاریخ) خبروں کی چٹھی جو اوقات معینہ پر قصبات و قریات میں بھیجی جاتی تھی۔ (۲) پمفلٹ یا اخبارچہ جس میں خاص طرح کی خبریں ہوتی ہیں ؛ خبر نامہ۔

News magazine : (n) ہفت روزہ جس میں خبروں کا خلاصہ ہوتا ہے ؛ نیوز میگزین۔

News man : (n) (۱) خبریں پہنچانے والا یا خبریں جمع کرنے والا ؛ رپورٹر ؛ نامہ نگار ۔ (۲) اخبار فروش ؛ روز نامہ فروش ؛ اخبارات بیچنے یا گھر پہنچانے والا۔

News service : (n) نیوز ایجنسی۔

News sheet : (n) اخبار ؛ خبر نامہ ؛ اخباری صفحہ ؛ اخباری کاغذ۔

News stand : (n) اخبار فروش کا ٹھیلا یا اسٹال۔

News vendor : (n) اخبار فروش۔

News weekly : (n) ہفت وارہ جس میں عام دل چسپی یا خاص جماعت کی دل چسپی کی خبریں شائع ہوتی ہیں۔

News worthy : (n) انتہائی دل چسپ اور اشاعت پذیر۔

News writer : (n) خبریں لکھنے والا ؛ خبر نگار۔

Newsiness : (n) خبروں سے بھرا ہونا ؛ گپی ہونا ؛ خبریں پھیلانے والا ہونا ؛ خبر انگیز و جالب توجہ ہونا۔

Newsless : (n) خبر سے خالی ؛ جس میں کوئی اطلاع نہ ہو۔

Newsmonger : (n) گپاڑی ؛ گپّی ؛ گپ اڑانے والا ؛ خبروں کو بڑھا چڑھا کر بیان کرنے والا ؛ خبر ساز ؛ خبرچیں۔

Newspaper : (n) (۱) جریدہ ؛ اخبار روزانہ یا ہفتہ وار۔ (۲) اخبار کا کاغذ۔ (۳) اخبارات شائع کرنے والا ادارہ۔

Newspaper : (v) اخبار کا کام کرنا۔

Newsprint : (n) (۱) اخبارات۔ (۲) کاغذ جس پر اخبارات چھپتے ہیں۔

Newsreel : (n) روزانہ کی خبروں کی فلم۔

Newsroom : (n) (۱) (دارالمطالعہ میں) اخبار کا کمرہ۔ (۲) وہ کمرہ یا جگہ جہاں اخبار فروخت کیا جاتا ھے۔ (۳) وہ آفس یا آفس کا کمرہ جہاں اخبار کے لئے خبریں بنائی جاتی ہیں۔

Newsy : (a) (۱) خبروں سے بھرا ہوا ؛ پُر خبر ؛ گپی ؛ خبریں پھیلانے والا۔ (۲) خبر انگیز و جالب توجہ۔

Newt : (n) ایک قسم کا نیم آبی (آتشی) جانور ؛ آبی چھپکلی۔

Newton : (n) نیوٹن جس نے قوت کا نظریہ پیش کیا تھا ؛ طبعی اکائیوں میں قوت کی ایک اکائی جس کے اثر سے ایک کلو والی مقدار کا جسم فی میٹر فی سکنڈ سرعت سے دو چار ہوگا۔

Newtonian : (n) نیوٹن کا پیرو ؛ نیوٹنی نظام کا ماننے والا ؛ نیوٹنی دوربین۔

Newtonian : (a) نیوٹنی ؛ نیوٹن کے دریافت کئے ہوئے نظریے سے متعلق ؛ نیوٹن کے دریافت کردہ دور بین یا اس کے حصے کا۔

Newtonian force : (n) قوتوں میں سے کوئی ایک جو کشش کی طرح معکوس مربع قانون کے ماتحت ہو۔

Newtonian Physics : (n) کلاسکی طبیعیات۔

Newtonian telescope : (n) نیوٹنی دور بین۔

Newtonianism : (n) نیوٹن کا نظریہ٭ کائنات : کائناتی کشش کا ریاضی نظریہ۔

Newyorker : (n) نیو یارک شہر یا ریاست کا باشندہ۔

Newzealander : (n) (۱) نیوزی لینڈ کا باشندہ۔ (۲) ماوری (Maori) قوم کا فرد ؛ یورپی جو نیوزی لینڈ میں آباد ہو گیا ہو۔

Nexal : (a) (رومن قانون) ناد ہند مدیون کا بہ طور جرمانہ غلامی میں گرفتار ہونے سے متعلق۔

Next : (adv. prep. & n) (۱) قریب ترین ؛ برابر کا ؛ اگلا ؛ دوسرا ؛ پہلے یا ما بعد کا ؛ قریب قریب۔ (۲) اب ؛ اب کی بار ؛ اس کے بعد۔ (۳) بالکل قریب ؛ متصل ؛ برابر ؛ رشتہ میں قریب۔ (٤) دوسرا (شخص یا چیز)۔

The next way : بہت ہی کم دوری کی راہ ؛ بہت ہی سہل یا سیدھی راہ۔

The next world : جہان آئندہ ؛ عقبیٰ ؛ عالم آخرت۔

To get next to : (امریکا) واقف ہونا۔

To put next to : واقف کرانا۔

What next? : کلمہ٭ فجائیہ ؛ حیرت یا تعجب کے موقع پر بولتے ہیں۔

Next after : (کسی کے) فوراً بعد۔

Next best : (n) دوسرا بہترین۔

Next door : (n) (۱) متصل یا قریب تر دروازہ۔ (۲) (کسی حالت وغیرہ کے) بہت قریب ؛ تقریباً۔ (۳) بغل کے مکان میں ؛ پڑوس میں۔ (٤) قریبی ہم سایہ ؛ پڑوسی۔

Next friend : (n) قریب تر دوست یار رشتہ دار بالخصوص قانونی معاملہ میں جو کسی کی نمائندگی کرے۔

Next of kin : (n) نزدیک ترین رشتہ دار۔

Next to : (prep) (۱) تقریباً ؛ قریب قریب۔ (۲) (کسی کے) فوراً بعد ؛ دوسرا۔

Next to impossible : (n) تقریباً غیر ممکن۔

Nexus : (n) کڑی ؛ رشتہ ؛ تعلّق ؛ علاقہ ؛ رابطہ ؛ اتصال ؛ ارتباط ؛ مربوط سلسلہ۔

Casual nexus : علت و معلول کا لازمی ربط یا رشتہ۔

The cash nexus : لین دین۔

Niacin : (n) ایک ایسڈ ؛ نکوٹینک ایسڈ۔

Niagara : (n) (۱) آبشار ؛ سیلاب ؛ دھارا۔ (۲) امریکی ندی جہاں مشہور آبشار ہے ؛ نیا گرا۔ (۳) پر شور سیل ؛ پر زور سیل آب۔

To shoot niagara : سخت جوکھم میں پڑنا۔

Niagara green : (n) ہلکا نیلگوں سبز۔

Niagaran/Niagarean/Niagarian: (a) امریکی ندی کے مشہور آبشار سے مشابہ ؛ نیاگرا آبشار جیسا۔

Niamey : (a) جمہوریہ نائیجر کے دارالسلطنت نیامی کا یا اس سے متعلق ؛ اس شہر کے مروجہ طرز کا یا اس سے متعلق۔

Niasese : (n) (۱) سماترا کے مغرب میں واقع نیاس جزیرے کی آباد قوم۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد۔

Niassan : (n) نیاس اور اس کے ہم جوار جزیروں کا باشندہ۔

Niata : (n) ایک پست قد جانور کی قسم جو جنوبی امریکا میں پائی جاتی ہے۔

Niatism : (n) پست قدی ؛ کوتاہ قامتی ؛ حالت کوتاہی۔

Nib : (n) (۱) زبان ؛ قلم ؛ نوک قلم ؛ نوک منقار۔ (۲) نِب۔ (۳) اوزار کی نوک۔ (٤) (جمع) کوکو کے دانوں کے ریزے ؛ بیل گاڑی کا بمبا۔ (٥) (جمع) دو چھوٹے دستے درانتی کے چھڑ سے باہر نکلے ہوئے۔ (٦) گرہ یا گانٹھ (جیسے خام ریشم یا اون میں) ؛ چائے کی پتیوں کا ڈھیر۔

Nib : (v) (۱) قلم بنانا ؛ درست کرنا ؛ قلم میں نِب لگانا ؛ قلم کو نوک دار بنانا ؛ (کو کو) کو ریزہ ریزہ کرنا ؛ چکنا۔ (۲) (خصوصاً برطانیہ میں) کترنا۔

Nibble : (v) (۱) کترنا؛ کتر کے کھانا۔ (۲) مچھلی کا چارے کو کھٹکنا؛ (مجازاً) لیت و لعل کرنا۔ (۳) چوٹ کرتے رہنا ؛ اعتراض کرتے رہنا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ عیب جوئی کرنا ــــ ( at کے ساتھ مستعمل)۔

Nibble : (n) کتر کر کھانے کا عمل ؛ بالخصوص مچھلی کا چارے کھٹکنا ؛ گھاس وغیرہ کی اتنی مقدار جس پر منھ مارا جا سکے ؛ معمولی مقدار۔

Nibbler/Nibbling machine : (n) (۱) کتر کر کھانے والا۔(۲) اعتراض کرنے والا ؛ نکتہ چیں ؛ خردہ گیر۔ (۳) دھات کا چورا کاٹنے والی مشین۔

Nibbling : (n) عدسہ بنانے سے قبل شیشے کے ٹکڑے کی مدور شکل میں بہ تدریج کُھٹائی یا گھسائی ؛ شیشے کے ٹکڑے کے کنارے کو گھس کر مدور بنانے کا عمل۔

Nibbling : (n) عیب جوئی ؛ خردہ گیری۔

Nibblingly : (adv.) اعتراضاً ؛ بہ طور نکتہ چینی۔

Nibby : (a) (روز مرہ) متجسس ۔

Nibby : (n) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) لاٹھی خصوصاً گڈریا کے استعمال کی ۔

Niblick/Niblic : (n) گولف کا بلّا جس میں چھوٹا سا گول ؛ بھاری سرا ہوتا ہے ۔

Nibs : (n) (عامیانہ) اقتدار یا اہمیت کا حامل شخص ۔ خصوصاً خطاب کے طور پر مستعمل ۔

Nicaragua : (n) مرکزی امریکا کے ایک جمہوریہ کا نام ۔

Nicaragua wood : (n) قرمزی رنگ کی لکڑی ؛ برازیل کی لکڑی جیسی لکڑی جو قزل آغاج (Caespinia) سے حاصل ہوتی ہے ۔

Nicaraguan : (a) نکارا گوا کے باشندے سے متعلق ۔

Niccolic/niccolous : (a) نکلی ؛ نکل آمیختہ یا نکل کا بنا ہوا ۔

Niccolite : (n) (کان کنی) ارسنائیڈیا ارسنید ؛ نکل کا آرسنائیڈ ؛ مِسی نِکل ۔

Nice : (a) (۱) نفاست پسند ؛ مشکل پسند ؛ نازک طبع ؛ لطافت پسند ۔ (۲) حد سے زیادہ محتاط ؛ بے حد چھان بین کرنے والا ۔ (۳) نازک (معاملہ وغیرہ) ۔ (٤) باریک ؛ دقیق ۔ (٥) گہرا ؛ پر غور ۔ (٦) نہایت تیز ۔ (۷) (بول چال) خوش گوار ؛ عمدہ ؛ نفیس ؛ لذیذ ؛ خوش ذائقہ ؛ پر لطف ؛ موزوں ؛ خوش اخلاق ؛ با مروت ؛ مہربان ۔

To look nice : جاذب نظر ہونا ؛ دلکش نظر آنا ۔

To make it nice : نارضامندی ظاہر کرنا ؛ پس و پیش کرنا ؛ جھجکنا ؛ ہچکچانا ؛ شک و شبہ کرنا ۔

Nice : (adv.) سلیقے سے خوبصورتی سے ؛ نفاست سے خوش اُسلوبی سے ۔

Nice : (a) فرانس کے شہر نیس کا ؛ اس شہر میں مروجہ طرز کا ۔

Nice looking : (a) خوب صورت ؛ قبول صورت ۔

Niceish : (a) کافی عمدہ ؛ خوشگوار ؛ پسندیدہ ۔

Nicely : (adv.) نفاست سے ؛ نزاکت سے ؛ باریک بینی سے ؛ عمدگی سے ؛ خوبی سے ؛ بہ حسن و خوبی ۔

Nicely : (a) (خصوصاً روز مرہ میں) تندرست ؛ خوش ۔

Nicene : (a) نیکائی ؛ قصبہ نیکیا سے متعلق (یہ ایشیائے کوچک میں ایک یونانی قصبہ تھا) ۔

Nicene council First : (n) اول کلیسائی مجلس نیکائی ۔

Nicene council Seconnd : (n) دوم کلیسائی مجلسیں نیکائی ۔ (یہ دو مجلسیں قصبہ نیکیا میں ۳۲۵ء اور ۷۸۷ء میں منعقد ہوئی تھیں ان کا مقصد یہ تھا کہ "آریوس سنکند رانی" کے اس قضیے کا تصفیہ کریں کہ حضرت عیسیٰ جسمانی حیثیت سے عشائے ربانی میں موجود ہوتے ہیں کہ نہیں ۔ اس کے علاوہ اس مسئلے پر بھی غور کریں کہ عیسائیت میں بتوں کو رکھنے کی اجازت ہے یا نہیں ۔

Nicene creed : (n) مذہب عیسوی کے عقائد جو اول مجلس نیکائی میں طے ہوئے تھے ۔

Niceness : (n) نفاست ؛ عمدگی ؛ نزاکت ؛ خوبی ؛ لطف ؛ باریک بینی ؛ موشگافی ؛ حد سے زیادہ احتیاط ۔

Nicenian/Nicenist : (n) چوتھی یا پانچویں صدی میں عیسائیت کے ان عقائد کا حامی یا پیرو جو نیکائی کی مجلس اولیٰ میں طے کئے گئے تھے ؛ Nicene creed کا حامی (چوتھی یا پانچویں صدی میں) ۔

Nicety : (n) (۱) بے حد احتیاط ؛ ذرا ذرا سی بات کا خیال رکھنا ۔ (۲) صحت ؛ بالکل ٹھیک ٹھیک ہونا ۔ (۳) باریکی ؛ نزاکت ؛ باریک بینی ؛ نازک مزاجی ۔ (٤) نازک فرق ؛ باریک فرق ؛ جزوی پہلو ؛ چھوٹی سی بات ۔ (٥) (جمع) جزویات ؛ وہ نکتہ جس میں تعین مشکل ہو ؛ نکتہ٭ مشکل دشوار ہو ۔

To a nicety : بالکل صحیح ؛ بے حد احتیاط سے ؛ باریک بینی ۔

Niche : (n) (۱) طاق ؛ طاقچہ (مجسمہ ، گل دان چراغ وغیرہ رکھنے

کے لئے) ۔ (۲) جگہ ؛ مرتبہ ؛ رتبہ ۔ (۳) گوشہ؛ عافیت ؛ کُنج عزلت ؛ جائے پناہ ۔ (٤) طبعی اور حیاتی عناصر کا مجموعہ (جیسے آب و ہوا ؛ غذائی وسائل ، فراہمی آب ، توانائی) ۔

A niche in the temple of fame : زمرہ؛ مشاہیر میں جگہ ؛ مناسب جگہ ؛ ناموروں کی صف میں جگہ ۔

Niche : (v) (۱) طاق میں (مجسمہ ، چراغ وغیرہ رکھنا) ؛ ایسی جگہ میں رکھنا کہ توجہ کو اپنی طرف کھینچ لے ۔ (۲) ایک گوشے میں جم کر بیٹھ جانا ؛ کسی کونے میں آسن جما لینا ۔ (۳) طاق کی طرح بنانا یا طاق کا انتظام کرنا ۔

Nichil : Nihil کی قدیم شکل ۔

Nicholson's hydrometer : (n) ایک ہائیڈرو میٹر جس سے ٹھوس اشیاء کی کثافت نوعی پانی اور ہوا میں وزن لے کر دریافت کی جاتی ہے ۔

Nick : (v) نہیں کہنا ؛ انکار کرنا ۔

Nick : (n) (۱) دانتا ؛ نشانی کے طور پر ڈالا ہوا ؛ نشان (لکڑی وغیرہ پر) ۔ (۲) قمار بازی میں ایک خاص داؤں کو کہتے ہیں ۔ (۳) تراش ؛ کاٹنے کا کام ۔ (٤) (قدیم) شیطان ۔

In the nick of time : عین وقت پر ۔

The (very) nick : نازک وقت ؛ نازک لمحہ ۔

Nick : (v) (۱) دانتے ڈالنا ؛ نشانی کے طور پر دندانے ڈالنا ؛ نشان لگانا ۔ (۲) (گھوڑے کی دم کی جڑ میں) شگاف دینا (تاکہ وہ دم اٹھا کر چلے) ۔ (۳) قیاس کر لینا ؛ تاڑ جانا ؛ سمجھ جانا ۔ (٤) (ریل وغیرہ کا) وقت پر پہنچ جانا ۔ (٥) دھر لینا ؛ پکڑ لینا ؛ گرفتار کر لینا (مجرم وغیرہ کو) ۔ (٦) پانسا پھینکنا ؛ داؤں کرنا (خاص قسم کا جس سے جیت ہو) ۔ (۷) (شکار اور گھوڑ دوڑ وغیرہ میں) کترا کے نکل جانا ؛ راستہ کاٹ کر کے آگے بڑھ جانا ۔ (۸) (حیوانوں کی افزائشِ نسل میں) ایک نسل کا دوسری نسل سے گھل مل جانا ؛ عمدہ نسل کے لئے نسل کشی کرنا ۔ (۹) (برطانیہ بازاری) چرالینا ۔

Nick : (n) شیطان ؛ خبیث ؛ ابلیس (عموماً Old Nick مستعمل ہے) ۔

Nick-nack/Nicnac : (n) (۱) Knick-Knack کا متبادل ۔ (۲) ہلکا نازک فرنیچر یا پوشاک ؛ ہلکی نفیس غذا ۔ (۳) نرم چھلا ؛ کھلونا ؛ چھوٹی موٹی آرائشی چیزیں ۔

Nick off : (v) رخصت ہونا ؛ چلا جانا ۔

Nickar : Necker کی قدیم شکل ۔

Nickel : (n) (۱۱) نکل ؛ ایک قسم کی سخت سفید ، چمکیلی دھات ۔ (۲) (امریکا) پانچ سینٹ کا سکہ ؛ انگلستان اور فرانس کا ہم قیمت سکہ ۔

Nickel/Nickelize : (v) نکل چڑھانا ؛ نکل کا جھول چڑھانا ۔

Nickel bloom/-green/-ochre : (n) نکل کا آبدار آرسینیٹ جو رنگ میں سیب جیسا سبز ہوتا ہے اور بال جیسے بھنوروں یا زمینی انباروں میں پایا جاتا ہے ۔

Nickel-iron : (n) نکل اور لوہے کا بھرت جو کنکروں اور شہاب ثاقب میں ہوتا ہے ۔

Nickel-plate : (v) برقی طریقے سے نکل کا ملمع چڑھانا ۔

Nickel-silver : (n) نکل سلور ؛ چاندی جیسا سفید بھرت جس میں تانبا ، جستہ او نکل عموماً ۲:۱:۱ کے تناسب میں ہوتے ہیں اور جسکا استعمال میز کے سامان ، کنجیوں اور ریستوران اور اسپتال کے سامانوں میں ہوتا ہے ؛ جرمن چاندی یا مرکب دھات ۔

Nickel steel : (n) اسٹیل جس میں نکل ملا ہوا ہو ؛ نکل اور لوہے کا مرکب ۔

Nickelage : (n) نکل چڑھانے کا عمل ؛ فن یا طریقہ ۔

Nickeled : (a) نِکل چڑھایا ہوا ؛ چمک دار ۔

Nickelic : (a) نِکل کا یا اس سے متعلق ؛ عموماً ان مرکبات کے لئے مستعمل ہے جن میں نکل کی گرفت دو سے اونچی ہوتی ہے ۔

Nickeliferous : (a) جس میں نِکل ہو یا جس سے نکل حاصل ہوسکے ۔

Nickeline : (a) نکل رکھنے والا ۔

Nickeline : (n) دیکھو Niccolite

Nickelize/Nickel : (v) نکل چڑھانا ؛ نکل کرنا ۔

Nickelous : (a) نکل کا یا اس سے متعلق ؛ (خصوصاً ان مرکبات کے لئے مستعمل ہے جن میں یہ عنصر دو گرفتہ ہوتا ہے) جس میں نکل ہو ؛ نکل دار ۔

Nicker : (n) جو پانسا پھینکنے میں مارتا یا وار کرتا ہے ؛ بالخصوص اٹھارھویں صدی کے آغاز میں برے نوجوانوں میں سے ایک جو تانبے کے سکوں سے کھڑکیوں کو توڑنے کی مشق کرتا تھا ؛ وہ شخص یا چیز جو کاٹ ڈالتی ہے خاص کر سوراخ کے مرکزی حصہ کو ؛ دائرہ تلاش ۔

Nicker : (n) جل پری ؛ ایک مشہور سمندری دیو ۔

Nicker/Nickar : (n) گرم ملکوں کی جھاڑی کا سخت بیج یا جھاڑی ۔

Nicker : (n) دیکھو Knicker

Nicker : (v) (۱) ہنہنانا ۔ (۲) زور سے ہنسنا یا ہنسانا ؛ قہقہہ لگانا ۔

Nicker tree : (n) گرم ملکوں کی جھاڑی ۔

Nicking : (n) (۱) دندانہ بنانا یا کاٹنا ؛ وہ کٹائی جو کان مزدور کوئلے کی دیوار کے کنارے کنارے کرتا ہے ؛ کوئلے کے چھوٹے ٹکڑے جو اسطرح کاٹنے میں نکلتے ہیں ۔ (۲) دندانہ ؛ مارنے یا ضرب لگانے کا عمل ۔

Nickname : (n) (۱) لقب ؛ عرف ؛ کسی آدمی یا جگہ وغیرہ کا خاص نام ۔ (۲) ذاتی نام کی مختصر یا بگڑی ہوئی شکل ۔ (۳) عیسائی نام کی معروف شکل ۔

Nickname : (v) (۱) لقب دینا ؛ نام رکھنا ؛ ملقب کرنا ۔ (۲) غلط نام سے پکارنا ؛ عرفی نام سے پکارنا ۔

Nicknameless : (a) بے عرف ؛ بے لقب ۔

Nicknamer : (n) عرف نام یا لقب ایجاد کرنے والا ۔

Nicky : (n) (روز مرہ خصوصاً برطانیہ کی) لڑکی کا گٹھر ۔

Nicol/Nicol's prism : (n) ایک مخروط مستوی یا منشور اس طرح بنا ہوا کہ اِس سے صرف دوکنی منعطف روشنی کی غیر معمولی شعاع باہر آتی تھی اور جس کا موجد William Nicol تھا ۔

Nicolaitan : (n) (۱) ابتدائی عیسائی پارٹی یا فرقہ کا رکن جس کو آئین اخلاقیات سے بری سمجھا جاتا تھا ۔ (۲) بائبل میں مذکور عیسائیوں کی جماعت جسے بتوں پر چڑھائی ہوئی نذر کی چیزوں کو کھا جانے اور زنا کرنے کی وجہ سے معتوب کیا گیا ۔ (۳) دور متوسط کا ایک شادی شدہ پادری ۔

Nicolaitan : (a) قدیم عیسائی پارٹی یا فرقہ کا یا اس سے متعلق ۔

Nicosia : (a) قبرص کے دارالسلطنت نکوسیا کا یا اس سے متعلق ؛ نکوسیا میں مروجہ طرز یا قسم کا ۔

Nicotia : (n) (۱) جان نکوٹ جس نے تمباکو کو فرانس میں متعارف کرایا ۔ (۲) دیکھو Nicotinin/Nicotine ۔ (۳) (متروک) تمباکو ؛ نکوٹین ۔

Nicotian : (a) (۱) تمباکو کا ؛ تمباکو کے متعلق ۔ (۲) تمباکو کے استعمال سے پیدا شدہ ۔

Nicotian : (n) تمباکو نوش ۔

Nicotiana : (n) (۱) تمباکو کا پودا ؛ ایک پودے کی جنس (خاص کر امریکن) ۔ (۲) جنس تمباکو ۔

Nicotianin/-ine : (n) تمباکو سے نکالا ہوا ؛ ایک کافوری تلخ مادہ ۔

Nicotic : (a) (کیمیا) تمباکو کی زہر کا یا نکوٹین کا یا اس سے متعلق بالخصوص Nicotic ایسڈ کا ۔

Nicotin/Nicotino - : جز و ترکیبی بہ معنی تمباکو ؛ نکوٹین کا ایسڈ ۔

Nicotina/Nicotine/Nicotin : (n) (۱) تمباکو کا زہر ؛ نکوٹین ۔ (۲) ایک زہریلی القلی جس سے تمباکو کا بنیادی عنصر بنتا ہے اور جسسے یہ زہر روغنی سیال کے طور پر حاصل کیا جاتا ہے ۔

Nicotined : (a) (۱) تمباکو کے دھوئیں سے بھرا یا اٹا ہوا ۔ (۲) نکوٹین سے بھرا ہوا ۔

Nicotineless : (a) نکوٹین سے خالی ۔

Nicotinian/Nicotinean : (a) تمباکو سے متعلق یا اس کے استعمال سے پیدا شدہ ۔

Nicotinism : (n) (۱) تمباکو کے کثرت استعمال سے مریضانہ حالت ۔ (۲) نکوٹینی زہر ۔

Nicotinize/Nicotize : (v) ملانا یا نکوٹین میں جذب کرنا ؛ نکوٹین ملانا ۔

Nictate : (v) آنکھ جھپکانا ؛ پلک مارنا ؛ آنکھ جھپکنا ؛ آنکھیں جھپکنا ؛ آنکھیں کھولنا اور بند کرنا ؛ پلکیں جھپکنا ؛ چشمک زنی کرنا ۔

Nictation : (n) آنکھ جھپکنا یا جھپکانا ؛ چشمک زنی ۔

Nictitate : (v) دیکھو Nictate

Nictitating : (a) چشمک زن ۔

Nictitating membrane : (n) بعض جانوروں کا اندرونی پپوٹا ؛ غشائے چشمک زن ؛ جفن ثالث ؛ جفن اندرونی آنکھوں کو گرد و غبار سے محفوظ رکھنے اور انہیں تر رکھنے کے لئے ۔

Nictitation : (n) دیکھو Nictation

Nid-nod : (v) سر ہلاتے رہنا ؛ بار بار سر ہلانا ؛ لگاتار سر ہلانا ؛ غنودگی کی حالت میں ۔

Nidal : (a) آشیانہ سے متعلق ۔

Nidamental : (a) (۱) (حیوانیات) بیضہ دان کا کام دینے والا ۔ (۲) صدفہ یا دوسرے بحری جانوروں کے انڈے دینے کا گھر ۔ (۳) گھونسلہ یا گھونسلوں کے طور پر کام دینے والا ۔

Nidatory : (a) آشیانہ کا یا اس سے متعلق ۔

Niddering/Nidering : (n) (قدیم) بزدل ۔

Niddle : (v) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ) تیزی سے چلنا ۔

Nide : (n) (۱) ولایتی تیتر کے بچوں کا جھول ۔ (۲) ولایتی تیتر کا گھونسلا ؛ ہنس کا گھونسلا ۔ (۳) چکور یا درّاج کا ایک خاندان ۔

Nidge : (v) ہلنا ؛ تھر تھرانا ۔

Nidget : (n) بزدل ؛ کمینہ ؛ احمق ۔

Nidicolous : (a) گھونسلے میں کچھ وقت کے لئے پلا ہوا ؛ گھونسلے میں رہنے والا خصوصاً دوسرے جانوروں کے گھونسلوں میں ۔

Nidificant : (a) آشیاں بنانے والا ؛ آشیانہ ساز ۔

Nidificate : (v) آشیاں بنانا ؛ گھونسلا بنانا ۔

Nidification : (n) آشیانہ سازی ؛ گھونسلا بنانا ؛ گھونسلا بنانے کا کام آشیانہ سازی کا طریقہ ۔

Nidifugous : (a) انڈے سے نکلنے کے بعد جلد ہی گھونسلا چھوڑ دینے والا ۔

Nidify : (v) گھونسلا بنانا ۔

Nidologist : (n) پرندوں کے آشیانوں کا ماہر ؛ ماہر آشیاں ۔

Nidology : (n) پرندوں کے آشیانوں کا مطالعہ ؛ آشیاں شناسی ۔

Nidor : (n) تیز بو خصوصاً گوشت یا چربی جلنے کی ۔

Nidorous : (a) (شاذ) بدبودار ؛ سڑے یا جلے ہوئے جانور کی بدبو ؛ تیز اور تکلیف دہ بدبو ؛ معدہ سے خارج ہونے والی بدبو (ڈکار یا ریاح کے ذریعہ) کے لئے بھی مستعمل ہے ۔

Nidus : (n) (۱) (حیوانیات) بیضہ دان ؛ بیضہ دانی ۔ (۲) تخمک دان ؛ (نباتیات) مقام یا مادہ جس میں بیج نشو و نما پاتا ہے ۔ (۳) مرض ، صفت ، نظریے وغیرہ کا مواد و منشا ۔ (طبیعیات) بعض مادے کی بنیاد یا نشو و نما کا مقام ؛ منبع ۔ (٤) قدرتی ظرف خانہ (مجازاً) ذریعہ یا مقام بنیاد ۔ (٥) مقام جہاں کوئی چیز متشکل جمع اور قائم ہوتی ہے ۔ (٦) انڈوں کا ذخیرہ ۔

Niece : (n) بھتیجی ؛ بھانجی ؛ سالی کی بیٹی ؛ سالے کی بیٹی ؛ بھائی یا بہن کی بیٹی ۔

Niellated : (a) دھات پر جڑا ہوا ؛ سیاہ نقشی کا کام کیا ہوا ۔

Niellist : (n) سیاہ نقشی کا کام کرنے والا ؛ دھاتوں پر کھدے ہوئے نقوش میں مسالا بھرنے والا کاریگر ۔

Niello : (n) (۱) ایک طرح کا مسالا جو چاندی اور دوسرے دھاتوں پر کھودے ہوئے نقوش میں بھرا جاتا ہے ۔ (۲) سیاہ نقشی کام ؛ نیلو پر مرصع کام ۔ (۳) اس کام کا نمونہ ۔

Niello : (v) سیاہ نقشی کا کام کرنا ؛ چاندی یا دوسری دھاتوں پر کھودے ہوئے نقوش میں مسالا بھرنے کا کام کرنا ؛ جڑاؤ کا کام کرنا ۔

Nielloed : (a) جس پر سیاہ نقشی کا کام بنا ہو ۔

Niersteiner : (n) ایک قسم کی سفید انگوری شراب ۔

Nietzschean : (n) نطشے کی خصوصیات یا اس کے فلسفہ فوق البشر سے متعلق ۔

Nietzschean : (n) نطشے کے فلسفہ کا پیرو ۔

Nietzscheanism/Nietzscheism : (n) نطشے کا فلسفہ ؛ نظریہ فوق البشر ۔

Nieve/Nief : (n) (۱) (خصوصاً روز مرہ) ہاتھ ۔ (۲) (بول چال میں) مٹھی ۔

Nieve : (n) عورت کا ہاتھ ۔

Niffer : (v) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) لین دین کرنا ؛ تجارت کرنا ۔

Niffer : (n) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) لین دین ؛ تجارت ؛ سودا ۔

Niff-naff : (v) فضول باتیں کرنا ؛ کھیل سمجھنا ؛ کھیلنا ؛ شغل کرنا؛ ضائع کرنا ۔

Niff-naffy : (a) فضول ؛ ادنیٰ ؛ معمولی ۔

Nifle : (n) (خصوصاً روز مرہ) ادنیٰ چیز ۔

Nifty : (a) دل کش ؛ بہت اچھا ؛ شاندار ؛ ماہر ؛ ہوشیار ۔

Nigella : (n) گل دار پودوں کی ایک جنس جس کے بیج سیاہ ہوتے ہیں اور جو دواؤں میں بھی استعمال ہوتا ہے ۔

Niggard : (n) (۱) کنجوس ؛ بخیل ؛ ممسک ؛ شوم ؛ لئیم ۔ (۲) (مقامی) آتش دان کا مصنوعی پیندا (ایندھن بچانے کی خاطر) ۔

Niggard : (a) (۱) (شعر و خطابت) ممسکانہ ؛ بخیلانہ ۔ (۲) کنجوس ؛ بخیل ؛ ممسک ؛ خسیس ؛ شوم ؛ کچھ دینے یا خرچ کرنے پر نارضامند ۔ (۳) مختصر ؛ کم ؛ برائے نام ۔

Niggard iron : (n) آتشدان کا مصنوعی پیندا ۔

Niggardliness : (n) کنجوسی ؛ بخل ؛ خِست ۔

Niggardly : (adv.) بخیلانہ ؛ ممسکانہ ؛ خست سے ؛ تنگ دلی سے ؛ بخل سے ؛ خسیسانہ ۔

Niggardly : (a) (۱) خساست رکھنے والا ؛ سیہ کاسہ (بخیل) ؛ خسیس اور کنجوس کی خصوصیت اور صفت رکھنے والا ۔ (۲) حقیر ؛ خفیف ۔

Niggardness : (n) بخل ؛ خساست ؛ کمینہ پن ۔

Nigger : (n) (۱) زنگی ؛ حبشی ۔ (۲) کالا آدمی ؛ سیاہ نسل کا آدمی ۔ (۳) سیاہ رنگ کی تتلی یا بھونرا ۔ (٤) روئی کاتنے والا ۔

Nigger : (v) لکڑی کے کندے کو جلا کر تقسیم کرنا عموماً Off کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ۔

Nigger : (n) (۱) حبشی نسل کا ؛ کالے چمڑے والا ؛ سیاہ فام ۔ (۲) حبشیوں کا ؛ ان سے متعلق یا ان کے قصبہ کا ۔

Nigger heaven : (n) (بازاری) تھیٹر کی سب سے اونچی قطار ۔

Nigger in the woodpile : (n) (امریکا عامیانہ) دال میں کالا ؛ کچھ دال میں کالا کالا ؛ مشتبہ ۔ (۲) رنگ میں بھنگ ۔

Nigger melody/- song : (n) امریکی حبشی گیت ۔

Nigger minstrel : (n) امریکی حبشی گویّا ؛ حبشی مغنّی ۔

Niggerdom : (n) حبشیوں کا ملک ۔

Niggerhead : (n) (۱) سیاہ یا سیاہ رنگ کی مدور چیز ۔ (۲) بعض پودوں کا سیاہ اور کھردرا سرا ؛ ایك قسم کا تمباکو ۔ (۳) (معدنیات) سیاہ رنگ کی کٹھوری یا گانٹھ ؛ تمباکو کی ٹکیہ ۔ (٤) دیکھو Negrohead ۔

Niggerish : (a) قدرے سیاہ یا کالا رنگ ۔

Niggery : (a) حبشی کی خصوصیات کا حامل ۔

Niggle : (v) غلط یا مہمل طور پر کوئی کام کرنا ؛ غیر ضروری طور پر جزویات میں وقت ضائع کرنا ؛ ذرا ذرا سی بات پر حد سے زیادہ زور دینا ؛ لاحاصل کسی کام کے پیچھے لگے رہنا ؛ آوارہ مزاجی سے بے چین رہنا ۔

Niggled : (a) زیادہ تفصیل سے بیان کیا ہوا ۔

Niggler : (n) بے ضرورت وقت ضائع کرنے والا ؛ غلط طور پر کام کرنے والا ؛ غیر اہم باتوں پر زور دینے والا ۔

Niggling : (a) (۱) تھوڑی ؛ حقیر ؛ نا چیز ؛ معمولی ؛ ادنیٰ ؛ گھٹیا ۔ (۲) گھسیٹی ہوئی تحریر جس کا پڑھنا مشکل ہو ؛ خط شکستہ ۔

Niggly : (a) غیر اہم ؛ فضول ؛ حقیر ؛ ادنیٰ ۔

Nigh : (a) قریب ؛ نزدیك ؛ پاس ؛ براہ راست (خصوصاً روز مرہ) ۔

Nigh : (prep.) نزدیك ؛ قریب ۔

Nigh : (v) قریب آنا ؛ پاس آنا ۔

Nigh by: (adv.) (۱) اس کے قریب یا نزدیك؛ بالکل قریب پاس ہی میں ۔ (۲) تقریباً ؛ قریب قریب ۔

Nigh hand : (adv.) نزدیك ؛ قریب ؛ قریب قریب ؛ تقریباً ۔

Nighly : (adv.) قریب قریب ؛ تقریباً ؛ حدود کے اندر ۔

Nighness : (n) نزدیك ہونے کی حالت یا صفت ؛ نزدیکی ؛ قربت ۔

Night : (n) (۱) رات ؛ شب ؛ لیل ؛ غروب آفتاب سے طلوع آفتاب تك کا وقت ۔ (۲) تاریکی ؛ اندھیرا ؛ ظلمت ۔ (۳) (بہ طور صفت ، بہ حالت ترکیبی) رات کا ؛ رات کے وقت کا ۔ (٤) کوئی خاص رات جس میں ایك شخص کچھ خاص کام انجام دیتا ہے ۔ (٥) (قدیم) آج کی رات ؛ The کے ساتھ مستعمل ۔ (٦) سکون شب ؛ رات کا آرام ۔

A night out : گھر سے باہر بسر کی ہوئی رات ۔ (خصوصاً تفریح میں) ۔

All night (long) : رات بھر ؛ ساری رات ؛ تمام شب ۔

At night : جھٹپٹے میں ؛ شام کے وقت ؛ (نیز) اندھیرے کے پہر ؛ (خصوصاً) آدھی رات تك ۔

By night : رات کو ؛ رات کے وقت ؛ رات کی رات ۔

By night and day : ہمیشہ ؛ ہر وقت ۔

Cannot sleep on nights for thinking of : فکر کی وجہ سے رات کو نیند نہیں آتی ۔

In the night watches : ایسی رات میں جو فکر و تردّد میں جاگتے کٹے ۔

The whole night (long) : رات بھر ؛ ساری رات ؛ تمام شب ۔

To have a bad night : اچھی طرح نیند نہ آنا ؛ تکلیف سے رات گزارنا ۔

To have a good night : آرام سے رات بسر کرنا ؛ رات کو اطمینان کی نیند سونا ۔

To make (or have) a night of it : رت جگا کرنا ؛ رات بھر عیش منانا ؛ عیش و نشاط میں رات گزارنا ؛ رنگ رلیوں میں رات گزارنا ۔

Night : (v) رات بسر کرنا ؛ رات بھر رهنا ۔

Night : (a) (۱) رات سے متعلق ۔ (۲) رات کے استعمال کے لئے ۔ (۳) رات میں واقع هونے والا ۔ (٤) شبانه ؛ رات میں کام کرنے والا ۔ (٥) رات میں مستعد یا تیز ۔

Night and day : (adv.) همیشه ؛ برابر ؛ لگا تار ؛ رات دن ؛ شب و روز ۔

Night ape : (n) وسطی اور جنوبی امریکا کے بندروں کی ایک قسم ۔

Night ark : (n) (برطانیه) مرغی کے بچوں کا گھر ۔

Night attack : (n) شب خون مارنا ۔

Night-bag : (n) سفری بیگ جس میں ضروریات شب کا سامان هو ۔

Night-bird : (n) (۱) اُلّو ؛ مرغِ شب ۔ (۲) بلبل ؛ عندلیب ؛ شب گرد ۔ (۳) (مجازاً) شب رَو ؛ رات کو گھومنے والا (خصوصاً چور) ۔

Night-blind : (a) شب کور ؛ شب کوری میں مبتلا ؛ رتوندھا ؛ رتوندھی ۔

Night-blindness : (n) شب کوری ؛ رتوندھی ۔

Night blue : (n) آسمانی رنگ جو مصنوعی روشنی میں اپنا رنگ قائم رکھتا ہے ۔

Night boat : (n) رات کو چلنے والا جہاز یا کشتی ۔

Night cap : (n) شب کلاہ ؛ کلاہ خواب ؛ کلاہ شب خوابی ؛ مشروب یا خواب آور دوا جو بستر پر جانے سے فوراً پہلے نیند لانے کے لئے استعمال کی جاتی ہے ۔

Night cart : (n) کوڑا گاڑی ؛ پاخانه ڈھونے والی گاڑی ۔

Night celler : (n) ادنیٰ درجه کا زمین دوز شراب خانه ۔

Night-chair : (n) پاخانه کی چوکی ؛ کموڈ ۔

Night-clothes : (n) لباسِ شب خوابی ؛ پیراہنِ خواب ۔

Night cloud : (n) ایک قسم کا ابر (Stratus) طبقه ابر ۔

Night -club: (n) رات کا کلب ؛ شبینه کلب (خصوصاً شراب نوشی اور رقص وغیرہ کے لئے) ۔

Night club : (v) شبینه کلب کی حمایت کرنا ۔

Night-crow : (n) ایک چڑیا جو رات کو بولتی اور ٹرّاتی ہے اور جس کے بارے میں مشہور ہے که منحوس هوتی ہے ؛ مجازاً آدمی کے لئے بھی مستعمل ہے ۔

Night dial : (n) (۱) چاند کے سائے سے وقت بتانے والا ڈائل ۔ (۲) گھڑی جس کا ڈائل رات کو روشن هو جاتا ہے ۔

Night dress : (n) شب خوابی کا لباس ۔

Night eyed : (a) رات کی تاریکی میں دیکھنے والا ۔

Night flower : (n) گلِ شب ؛ وہ پھول جو رات کو کھلے اور صبح کو مرجھا جائے ۔

Night glass : (n) شب دوربین جسے بحری سفر میں رات کے وقت استعمال کرتے ہیں ۔

Night-gown : (n) رات کو پہنا جانے والا گون ؛ ایک ڈھیلا ڈھالا ، ہلکا لمبا لباس شب خوابی جو خصوصاً عورتیں اور بچے استعمال کرتے ہیں ۔

Night-hag : (n) (۱) رات کی چڑیل ۔ (۲) کابوس (ایک قسم کی بیماری جس میں آدمی کو نیند میں یوں محسوس هوتا ہے جیسے کسی نے اسے دبا دیا ہے) ؛ جکڑا ۔ (۳) بھیانک خواب ۔

Night-hawk : (n) (۱) مختلف قسم کی چڑیوں کے نام خاص کر وہ ابابیل جو رات کو بکریوں کا دودھ پی جاتی ہے (مجازاً) وہ شخص جو رات کو اپنا شکار تلاش کرتا ہے ۔ (۲) وہ شخص جو رات میں دیر کر کے گھر جانے کا عادی هو جاتا ہے یا وہ شخص جو کافی رات تک باہر رهتا ہے ۔

Night-jar : (n) ایک قسم کی ابابیل جس کے بارے میں مشہور ہے که رات کے وقت بکریوں کا دودھ پی جاتی ہے (اس کا نر مادہ سے اختلاط کے وقت خاص قسم کی آواز سے چلاّتا ہے) ۔

**Night jasmine : (n)** (۱) ہار سنگھار۔ (۲) منطقہ حارہ کا ایک پودا جس کے پھول زرد ہوتے ہیں۔

**Night letter/-gram : (n)** تار جو رات میں کم پیسے پر جائے۔

**Night life : (n)** رات میں لطف اٹھانے والوں کی سرگرمی (جیسے شبینہ کلب میں)۔

**Night lifer : (n)** وہ شخص جو رات کو زندگی کا لطف اٹھائے ؛ رات کے کلب میں جانے والا۔

**Night light : (n)** (۱) رات کو جلائی جانے والی موٹی موم بتی جس سے دھندلی روشنی نکلتی ہے (خاص کر مریض کے کمرہ کے لئے)۔ (۲) رات کی مدھم روشنی۔ (۳) رات کے وقت جلنے والی یا چمکنے والی روشنی۔

**Night-line : (n)** رات میں مچھلی پکڑنے کا کانٹا ؛ ڈور جس میں چارہ لگا کر رات کو پانی میں ڈال دیتے ہیں۔

**Night long : (adv.)** رات بھر ؛ تمام رات ؛ پوری رات۔

**Night long : (a)** (۱) جو رات بھر قائم اور جاری رہے ؛ جو رات بھر چلتی رہے (خصوصاً تقریب وغیرہ)۔

**Night man : (n)** (۱) وہ آدمی جو گندے پانی کے چوبچے یا موریوں کی غلاظت کو رات میں صاف کرنے کے لئے مقرر کیا جائے ؛ مہتر۔ (۲) چوکیدار ؛ پہرے دار۔

**Night mare : (n)** (۱) کابوس ؛ جکڑا۔ (۲) بھیانک خواب۔ (۳) ھوّا ؛ وہ چیز جس کا ڈر بیٹھ گیا ہو۔

**Night mare : (v)** بھیانک طور پر ڈرانا ؛ بری طرح ڈرانا۔

**Night out : (n)** (۱) سیر و تماشے کی رات (خصوصاً تفریح میں)۔ (۲) نوکروں کی چھٹی کی رات۔

**Night owl : (n)** (۱) اُلّو جو خصوصاً رات کو اڑتا ہے۔ (۲) دیکھو Night howk۔

**Night-piece : (n)** رات کے منظر کی تصویر۔

**Night-rail : (n)** عورتوں کا ایک ڈھیلا ڈھالا چوغا۔

**Night-raven : (n)** (صرف شعر میں) رات کو (گانے والی) چڑیا جس کا مختلف جگہوں میں مختلف نام ہے جیسے اُلّو ؛ بگلا یا ابابیل جو رات میں بکریوں کا دودھ پی جاتی ہے۔

**Night-rider : (n)** رات کو گھڑ سواری کرنے والا۔

**Night-robe : (n)** رات کا چوغا ؛ لبادہ شب۔

**Night school : (n)** مدرسہ شبینہ ؛ نائٹ اسکول۔

**Night season : (n)** (شعر ، خطابت) وقت شب ؛ رات کا وقت۔

**Night-shade : (n)** (۱) مکو ؛ عنب الثعلب ؛ تاجوریزی ایک پودے کا نام جس کی تین قسمیں مشہور ہیں۔ (۲) Black-night shade اس کے پھول سفید اور پھل سیاہ زہریلے ہوتے ہیں۔ (۳) Woddy night shade اس کے پھول ارغوانی اور پھل گہرے سرخ ہوتے ہیں۔ (٤) Deadly-night shade اسے انگریزی میں Belladonna (بیلاڈونا) بھی کہتے ہیں۔

**Sleeping/Sleepy night shade :** دیکھو Deadly night- Shade

**Stinking night-shade/Three leaved night-shade :** ایک قسم کا امریکی تین پتیا پودا۔

**Night-shift : (n)** مزدوروں کا گروہ جو رات میں کام پر متعین ہوتا ہے ؛ وہ عرصہ یا مدت جب تک شب کے مزدوروں کا کام چلتا رہتا ہے ؛ کار گر شب کار۔

**Night-shirt : (n)** شب خوابی کا لمبا کرتا یا قمیض۔

**Night-sight : (n)** (۱) رتوندا ؛ شب کوری۔ (۲) دن کو کم نظر آنا۔

**Night-singer : (n)** رات کو گانے والی چڑیا۔

**Night-soil : (n)** موریوں وغیرہ کی غلاظت جسے رات کو صاف کرتے ہیں ؛ بول و براز۔

Night-spell : (n) فسوں ؛ سحر ؛ جادو ؛ ٹونا (جس سے رات میں کسی کو تکلیف پہنچانے کا کام لیا جاتا ہے) ۔

Night stick : (n) (امریکا) پولس کا ڈنڈا ۔

Night-stool : (n) پاخانے کی بند چوکی ؛ رات کی چوکی ۔

Night suit : (n) شب خوابی کا سوٹ یا لباس ۔

Night- sweat : (n) رات کو زیادہ پسینہ نکلنا (بعض بیماریوں کی علامت) ۔

Night-tide : (n) (۱) رات کا وقت ۔ (۲) سمندر کا جزر جو رات کو اٹھتا ہے ۔

Night-time : (n) رات کا وقت ؛ شام سے صبح تک کا درمیانی وقت ۔

Night walker : (n) (۱) شب رو ؛ وہ شخص جو برے مقصد سے رات میں آوارہ گردی کرتا ہو قحبہ زن جو رات میں مجرمانہ کام کے ارادے سے گھومتی ہو ۔ (۲) رات میں گھومنے والا جانور ۔

Night-walking : (n) رات میں ٹہلنا (خصوصاً مجرمانہ مقصد کے ساتھ) ۔

Night-walking : (a) رات میں گھومنے پھرنے والا ؛ رات میں نکلنے والا؛ شب رو ۔

Night-wanderer : (n) رات میں گھومنے والا یا سفر کرنے والا ۔

Night-wandering : (a) رات میں گھومنے یا سفر کرنے والا ۔

Night-watch : (n) (۱) رات کی چوکیداری ، محافظت یا پہرے داری ۔ (۲) وہ شخص یا اشخاص جو رات میں پہرے داری کے لئے رکھے جائیں ؛ رات کا پہر ؛ رات کا ایک حصہ ۔ (۳) ان (تین یا چار) پہروں میں سے ایک جس میں یہودیوں اور رومنوں کے درمیان رات کی تقسیم ہوتی تھی ۔

Night-watcher : (n) رات کا چوکیدار ؛ پہرے دار ؛ محافظ ۔

Night-watching : (n) رات کی چوکیداری ؛ پہرے داری ؛ محافظت ۔

Night-watching : (a) رات میں پہرہ دینے والا ۔

Night watchman : (n) رات میں پہرہ دینے والا چوکیدار ؛ رات کا پہریدار ۔

Night water : (n) رات کو جمع کیا ہوا یا جمع ہو جانے والا پانی ۔

Night work : (n) رات کا کام ؛ وہ کام جو رات کو کیا گیا یا جسے رات کو ہونا ہے ۔

Nighted : (a) (۱) سیاہ جیسے رات ؛ رات جیسا ؛ اندھیرا یا سیاہ کیا ہو ۔ (۲) شب گرفتہ ۔

Nightery : (n) شبینہ کلب ؛ رات کا کلب ۔

Nightfall : (n) رات ہونا ؛ شب ہنگام ، غروب ، جھٹپٹا ؛ شام کا دھندلکا ۔

Nightingale : (n) بلبل ؛ عندلیب ؛ ہزار داستاں (دوسری گانے والی چڑیوں پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے ۔

Dutch nightingale: مینڈک ۔

Nightless : (a) بے رات کا ؛ جہاں رات نہ ہو ؛ عدم شب ۔

Nightlessness : (n) بے رات کا ہونا ؛ عدم شبی ۔

Nightly : (a) (۱) رات کا ؛ رات کے متعلق ؛ رات کو واقع ہونے والا ۔ (۲) ہر رات کا ؛ شبانہ ۔ (۳) رات میں انجام دینے والا یا دیا ہوا ۔ (٤) تاریک جیسے رات ؛ رات کے مشابہ ۔

Nightly : (adv.) (۱) ہر رات ۔ (۲) رات کو ؛ رات کے وقت ۔

Nightmarish : (a) بھیانک ؛ ہول ناک (کابوسی) ۔

Nights : (adv.) (۱) متواتر رات میں ۔ (۲) کسی شب ۔

Nighty : (n) لباس شب خوابی کا نام ؛ بچوں یا عورتوں کا لباس شب خوابی ۔

Nignay/Nignye : (n) فضول یا بے معنی شئے ؛ ادنیٰ چیز ۔

Nigrescence : (n) سیاہی مائل ہونا ؛ سیاہی ؛ کالا پن ؛ اندھیرا ؛

خاص کر بال ، آنکھ اور چہرے کی سیاہی یا سیاہ رنگ۔

**Nigrescent : (a)** سیاہی مائل ؛ قدرے سیاہ ؛ کالا سا ۔

**Nigricant : (a)** سیاہی مائل۔

**Nigrify : (v)** سیاہ کرنا ؛ کالا بنانا ۔

**Nigrine/-in : (n)** (کان کنی) سیاہ رنگ کا سنگ آہن دار ۔

**Nigritian : (a)** (۱) سیاہ فام افریقی ؛ سوڈانی ۔ (۲) سوڈان کا قدیم نام ۔

**Nigritian : (n)** سوڈانی ؛ سوڈان کا باشندہ۔

**Nigritude : (n)** سیاہی ؛ ظلمت ؛ تاریکی ؛ (لغوی اور مجازی) کوئی سیاہ چیز ۔

**Nigromancer/-cy : (n)** دیکھو Necromancer/-cy

**Nigrometer : (n)** سیاہی (رنگ ، پینٹ وغیرہ) کا درجہ ناپنے کا آلہ ؛ سیاہی پیما ۔

**Nigrosine/-in : (n)** (کیمیا) بلو بھورے یا بلو سیاہ رنگ کا مادہ جو انیلن ہائیڈرو کلوریٹ سے نکلتا ہے ۔

**Nigrous : (a)** سیاہ ؛ کالا ۔

**Nigua : (n)** جزائر غرب الہند کی ایک مکھی جو کھال کے اندر گھس جاتی ہے خصوصاً ہتھیلی اور تلوے میں جس کی وجہ سے بہت کھجلاہٹ ہوتی ہے ۔

**Nihil : (n)** شیرف کی رپورٹ جو وہ خزانہ عامرہ کو دیتا ہے کہ لسٹ میں جن لوگوں کے نام ہیں ان کے پاس کوئی ایسا سامان نہیں ہے جس پرٹیکس لگایا جاسکے ۔

**Nihilism : (n)** (۱) (فلسفہ) عدمیت ؛ انکار کل ؛ نفی کائنات ؛ فنائیت ؛ تشکیک ؛ مروجہ مذہب و اخلاق کی نفی ؛ مذہب انکار؛ مذہب نفی ۔ (۲) انیسویں صدی کے روس کے انقلابی فرقہ کے عقائد جن کی رو سے موجودہ معاشرہ کی کوئی چیز اچھی نہیں سمجھی جاتی ۔ (۳) ایک نظریہ کہ کسی حقیقت کا وجود نہیں ۔ (٤) خواہشات اور خود شعوریت کا اعدام۔ (٥) تقلید یا حمایت عدمیت ۔ (٦) دوا یا کسی علاج میں عدم یقین۔

**Nihilist : (n)** (۱) منکر مذہب و اخلاق ؛ منکر ؛ (فلسفہ) عدمی؛ منکرکل۔ (۲) روسی انقلابی جماعت کا رکن ؛ معاشرتی اصول کا سخت منکر ۔ (۳) کافر ۔ (٤) (سیاسیات) انقلابی ۔

**Nihilist/Nihilistic : (a)** مروجہ مذہب واخلاق اور اس کے اصول و اقدار کی نفی کرنے والا ؛ منکرانہ ۔

**Nihilist delusion : (n)** یہ عقیدہ کہ نفس یا اس کا کوئی جزو یا حقیقی دنیا کا کوئی وجود نہیں یا فنا ہو چکی ہے ۔

**Nihility : (n)** (۱) (فلسفہ) معدومیت ؛ عدم ؛ نیستی ؛ لاشَیئت ؛ لاوجود ۔ (۲) لاشے محض ؛ بے حقیقت شے ۔

**- nik : (suffix)** لاحقہ کسی چیز میں ملوث یا اس سے متعلق شخص کے لئے استعمال ہوتا ہے جیسے leat-ink۔

**Nil : (n)** کچھ نہیں ؛ صفر ۔

**Nil : (a)** معدوم۔

Administrative nil : انتظامی اعدامیت۔

**Nil : (n)** نیل گائے ؛ نرنیل گائے ۔

**Nil admirari : (n)** وہ حالت جس میں کسی چیز سے دل چسپی نہ ہو ؛ کوئی چیز پسند نہ آئے ؛ سرد ذوقی ۔

**Nilgai : (n)** نیل گائے ۔

**Nill : (v)** (۱) نہ چاہنا ۔ (۲) انکار کر دینا ؛ نفی کر دینا ۔

**Nilly-willy : (adv.)** خواہی نہ خواہی ؛ مرضی ہو یا نہ ہو ؛ خواہ مخواہ ؛ چار و ناچار ۔

**Nilometer : (n)** نیل پیما ؛ مقیاس النیل ؛ ایک ستون جس پر دریائے نیل کے پانی کی سطح کو ظاہر کرنے کے لئے نشان کندہ ہیں ؛ سیلاب پیما ۔

Nilot : (n) دریائے نیل کے بالائی کنارے کا باشندہ۔

Nilotic : (a) (۱) دریائے نیل کے متعلق۔ (۲) علاقہ نیل یا وادی نیل کے متعلق۔ (۳) اس علاقہ کے باشندوں اور زبانوں کے متعلق۔

Nilotic : (n) (۱) دریائے نیل کا باشندہ۔ (۲) اس خطہ میں بولی جانے والی زبانیں۔

Nils : (n) Nil کی جمع۔

Nim : (v) چوری کرنا۔

Nim : (n) ایک کھیل جس میں دو کھلاڑی بہت بڑی تعداد میں رکھی ہوئی چیزوں میں سے یکے بعد دیگرے لیتے ہیں۔ کھیل کی ہار جیت کا فیصلہ اس پر ہوتا ہے کہ آخری چیز کون حاصل کرتا ہے۔

Nim tree : (n) نیم کا درخت۔

Nimb : (n) ہالہ ؛ حلقہ' نور ؛ بزرگوں کے چہرے کے گرد وہ ہالہ جو تصویر میں دکھایا جاتا ہے۔

Nimbed/Nimbated : (a) حلقہ نور رکھنے والا ؛ ہالہ دار۔

Nimble : (v) تیزی سے عمل کرنا ؛ تیزی سے حرکت کرنا۔

Nimble : (a) (۱) چست و چالاک ؛ تیز پھرتیلا ؛ تیز گام (حرکت یا عمل میں)۔ (۲) تیز فہم ؛ چوکس ؛ تیز دست ؛ حاضر جواب ؛ ہمہ گیر۔

Nimble-come-quick : (a) تیز نمو پذیر ؛ جلد اُگنے والا۔

Nimble fingered : (a) تیز دست۔

Nimble footed : (a) تیز رو ؛ تیز گام۔

Nimble witted : (a) تیز فہم ؛ زود فہم۔

Nimbleness : (n) تیز فہمی ؛ تیزی ؛ پھُرتی ؛ زود فہمی ؛ ہمہ گیری۔

Nimbling : (n) چالاکی ؛ تیزی ؛ ہوش مندی ؛ تیز فہمی۔

Nimbling : (a) تیز ؛ چالاک ؛ ذی ہوش ؛ تیز دست ؛ چوکس۔

Nimbly : (a) پھرتی سے ؛ تیزی سے ؛ چالاکی سے ؛ ہوشیاری سے ؛ تیز فہمی سے۔

Nimbus : (n) (۱) نور کا ہالہ ؛ حلقہ' نور ؛ ہالہ' نور۔ (۲) روشن حلقہ جو مقدس شخصیتوں کی تصویروں کے گرد ہوتا ہے۔ (۳) (علم کائنات البحر) ابر مطیر ؛ برسنے والا بادل۔ (٤) ایک روشن بدلی یا ابر نما چمک جو دنیا پر دیوتاؤں کے ظہور کے وقت ظاہر ہوتی ہے (یہ تصور محض عقیدہ پر مبنی ہے)۔

Nimbused : (a) جس کے گرد حلقہ' نور ہو۔

Nimiety : (n) (شاذ) کثرت ؛ افراد ؛ بہتات ؛ وہ شے جو بہ افراط ہو ؛ بہتات کی ایک مثال۔

Niminy-piminy : (a) بے رونق ؛ کم اثر ؛ بے طاقت ؛ پر تصنع ؛ بناوٹی ؛ جس میں بناوٹی ثقالت ہو ؛مقطع بنا ہوا۔

Nimious : (a) از حد ؛ بے حد ؛ بے حساب ؛ بے شمار۔

Nimmer : (n) جو لیتا ہے ؛ لے لینے والا ؛ چور۔

Nimrod : (n) بہت بڑا شکاری ؛ جسے شکار کا بہت شوق ہو۔

Nimshi : (n) احمق ؛ سادہ لوح۔

Nincom/-cum : (n) Nincompoop کا مخفف۔

Nincompoop : (n) بے وقوف اور کمزور طبیعت کا آدمی ؛ احمق ؛ فاترالعقل ؛ ناقص العقل ؛ سادہ لوح۔

Nine : (n) (۱) نو کا ہندسہ ؛ نو کا عدد۔ (۲) حرف یا نشان جو نو کے عدد یا نشان کو ظاہر کرے ؛ تاش کا نہلا ؛ نو اشخاص پر مشتمل کھلاڑیوں کی ایک ٹولی۔

To the nines/Upto the nines : بلند ترین نقطہ ، درجہ یا نشان تک۔

Nine : (a) نواں ؛ نویں درجہ کا ؛ نویں مرتبہ کا ؛ نو بجے دن یا رات کا۔

A nine days wonder : عارضی دل چسپی ؛ سر گرمی؛ چند روزہ ؛ چار دن کی چاندنی ۔

Cat has nine lives : بلی بڑی سخت جان ہوتی ہے ۔

Dressed up tothe nines : خوب بنا ٹھنا ہوا ؛ پر تکلف لباس میں ملبوس ۔

Possession is nine points of the law : قانون کی نگاہ میں قبضہ سب سے بڑی دلیل ہے ؛ قانون قبضہ کو دیکھتا ہے ۔

The nine : نو دیویاں (فنون لطیفہ کی) ۔

To the nines : پوری طرح ؛ مکمل طور پر ۔

Nine-bark : (n) ایک امریکن جھاڑی ۔

Nine days wonder : (n) وہ واقعہ یا چیز جس سے چند روز ہلچل رہے پھر کوئی اس کا نام بھی نہ لے ؛ چند روزہ سرگرمی یا عارضی دلچسپی ؛ چار دن کی چاندنی ۔

Nine-eyed eel/Nine eyes : (n) (حیوانیات) تمبو مچھلی ؛ مرینہ یا بام کی شکل کی مچھلی یا بامی مچھلی ۔

Nine-killer : (n) جلاد پرندہ جو چھوٹی چڑیوں اور کیڑوں کو اپنی مڑی ہوئی چونچ سے کاٹ کر کھاتا ہے ۔

Nine men's morris : (n) نو اشخاص پر مشتمل ایک دیہقانی رقص ۔

Nine O'clock wind : (n) بائیں ہاتھ کی ہوا ۔

Nine pence : (n) نو پینس ؛ ایک سکہ نو پینس قیمت کا ؛ (امریکا) $\frac{1}{2}$ ۱۲ سینٹ کے سکے کا نام۔

As right as nine pence : ٹھیک نو پینس کی قیمت کا ۔

Nine penny : (n) سکہ جو نو پینس کے سکے کی قیمت کے برابر ہو ۔

Nine penny : (a) نو پینس کی قیمت کا ۔

Nine penny marl : دیکھو Nine men's morris

Nine pins : (n) (۱) نو کیلوں کا کھیل جس پر گیند مارتے ہیں ۔ (۲) وہ کیلیں جن سے یہ کھیل کھیلا جاتا ہے ۔

Nine tenths : (n) دس حصے میں نو حصہ ؛ قریب قریب سارا ؛ تقریباً کل ۔

Nine times out of ten : بہتیرے حالات میں ؛ زیادہ مواقع میں ؛ اکثر و بیشتر حالات میں ۔

Ninefold : (n) نو اشخاص پر مشتمل نگراں ٹولی یا جماعت ۔

Ninefold : (a) نو تہوں یا پرتوں والا ؛ نو گنا ؛ نہ گنا ۔

Ninefold : (adv.) نو گنا ۔

Nineholes : (n) (۱) ایک کھیل (جس میں کھلاڑی چھوٹے گیند کو زمین میں بنی ہوئی گچی یا سوراخ میں لڑھکانے کی کوشش کرتا ہے ، ہر گچی کی ایک الگ اہمیت ہوتی ہے ۔ (۲) اس قسم کا کھیل جو بورڈ پر کھیلا جاتا ہے جس میں نو سوراخ یا دائرے ہوتے ہیں ۔ (۳) ایک دشوار صورت حال ، عموماً اس طرح مستعمل ہے in the nine holes ۔

Nineteen : (a) اُنّیس ؛ نوزدہ ۔

Nineteen : (n) اُنّیس کا عدد ؛ اُنّیس کا ہندسہ ۔

To talk (run) nineteen to the dozen : تیزی کے ساتھ بولنا (چلنا) ؛ قینچی کی طرح زبان چلانا ؛ بک بک کرنا ۔

Nineteenth : (a) اُنّیسواں ؛ نوزدہم ۔

The nineteenth hole : وہ جگہ جہاں گولف کھیلنے والے کھیل کے بعد جمع ہو کر کھاتے پیتے یا خوش گپیاں کرتے ہیں ۔

Nineteenth : (n) (۱) انیسواں حصہ ۔ (۲) سرگم کے آٹھویں اور پانچویں درجے کے سُر کا وقفہ ۔

Nineteenthly : (adv.) انیسویں مقام سے ۔

Ninetieth : (a) ۹۰ واں ؛ نوے واں ؛ نوے عدد کا ۔

Ninety : (n) نوّے (۹۰)۔

The nineties : نوے اور سو کے درمیان کے اعداد یا ہندسے ، خاص کر کسی مخصوص صدی یا کسی شخص کی زندگی کی مدت نوّے اور سو کے درمیان کی۔

Ninety nine out of hundred : سو میں سے ننانوے ؛ ننانوے فیصد ؛ تقریباً کل۔

Ninevite/Ninivite : (n) نینوا کا باشندہ۔

Ninny : (n) فاترالعقل ؛ ناقص العقل ؛ سادہ لوح ؛ بدھو۔

Ninny-hammer : (n) بے وقوف ؛ سادہ لوح ۔

Ninny watch : (n) (روز مرہ برطانیہ) شور و ہنگامہ ۔

Ninon : (n) ایک ہلکا نیم شفاف ریشمی کپڑا ۔

Ninth : (a) نواں ؛ نہم ۔

Ninth : (n) (۱) نواں حصہ ۔ (۲) سرگم میں آٹھویں اور دوسرے سر کا وقفہ ۔ (۳) اس وقفہ کی لے ۔

Ninth day of the month : (n) مہینہ کی نویں تاریخ ۔

Ninth part ordeal : نو حصوں میں سے ایک ۔

Ninthly : (adv.) نویں جگہ میں ۔

Ninthly : (n) (نقابت) وعظ کا نواں باب ۔

Niobate : (n) (کیمیا) نیو بک ایسڈ کا نمک ۔

Niobe : (n) وہ عورت جو اپنے مرحوم عزیزوں کا ہمیشہ ماتم کرتی رہے؛ (نیوبایونانی دیومالا میں ایک عورت تھی جو اپنے مقتول بچوں کے غم میں روتے روتے پتھر بن گئی تھی) (مجازاً ہی مستعمل ہے) ۔

Niobean : (a) (۱) Niobe سے متعلق ۔ (۲) از حد شیفتگی کا ۔

Niobic : (a) (کیمیا) نیوبیم کا یا اس سے متعلق۔

Niobite : (n) (کیمیا) نیو بک ایسڈ کا نمک ۔

Niobium : (n) (کیمیا) نیو بیم (یہ ایک معدنی عنصر ہے جو ۱۸٤۵ ء میں اس نام سے مو سوم کیا گیا)۔

Niobous : (a) نیو بس ؛ نیوبیم دھات کا یا اس سے متعلق ۔

Nip : (n) (۱) (شراب وغیرہ کی) وہ مقدار جو ایک بار میں پی جائی جائے ؛ کسی مضر چیز کا گھونٹ ؛ مختصر شے ؛ چھوٹا ٹکڑا ۔ (۲) جیب کترا ؛ مکار چور ۔ (۳) ٹکڑا ؛ ایک چھوٹا حصہ ۔ (٤) معمولی بلندی کی چوٹی ۔

Nip : (v) (۱) شراب کے گھونٹ لینا ۔ (۲) گھونٹوں میں (شراب) پینا ؛ گھونٹ گھونٹ (شراب) پینا ۔

Nip : (n) (۱) چیونٹی ؛ چٹکی ؛ بکٹا ؛ منہ مارنا ؛ تکلیف دہ عمل۔ (۲) طنز ؛ طعن ؛ چوٹ ۔ (۳) ہوا ٹھنڈک ۔ (٤) پودوں کا ٹھٹھر جانا ؛ پالا مار جانا ؛ (بحری) برف کے تودے کا دباؤ جہاز کے کناروں پر ؛ اسکا تباہ کن اثر؛ (بحری) رسی کی گرفت جہاں پر اس کو کسی چیز کے چاروں طرف لپیٹا جاتا ہے ؛ رسی کا وہ حصہ جو اس طرح مضبوطی سے بندھا ہوا ہو ؛ سخت تنقید ؛ طعن و طنز ؛ جرعہ ؛ گھونٹ ؛ سرمازدگی ؛ نیش داریات ۔

Nip : (n) (عام) Nipponese کا مخفف ۔

Nip : (v) (۱) چٹکی لینا؛ مسوسنا ؛ دبانا ؛ نچوڑنا ۔ (۲) کاٹنا ؛ کترنا ۔ (۳) توڑ لینا (کلی وغیرہ کو)۔ (٤) باڑھ روک دینا ؛ بڑھنے نہ دینا ؛ پھنپے نہ دینا ۔ (۵) (سردی کا) اثر کرنا ؛ تکلیف دینا ؛ درد پیدا کر دینا ۔ (٦) جلدی سے اٹھا لینا ؛ لے جانا ؛ جھپٹ لینا ؛ چپکے سے لے لینا ؛ بھولے سے داخل ہو جانا ؛ چلا جانا ؛ پھرتی سے چھین لینا ۔ (۷) حریف سے بازی لے جانا ۔ (۸) (عام) حراست میں لینا ۔ (۹) تیزی سے جانا ؛ پھرتی سے جانا ۔ (۱۰) دخل در معقولات کرنا ۔

To nip a bung : (عامیانہ) جیب کترنا ؛ جیب کاٹنا ۔

To nip in the bud : ابتدا ہی میں روک دینا ۔

Nip and tuck : (امریکا) پہلو بہ پہلو ؛ تقریباً برابر۔

Nipa : (n) (۱) نیپاہ ؛ ایک قسم کی کھجور جو ملایا وغیرہ میں پائی جاتی ہے ؛ نخل ملایا ؛ مخل ہندی۔ (۲) ہندوستان کے سمندری جزیرے کے کنارے کی ایک قسم کی کھجور ؛ اس کھجور کے پتے۔

Nipper : (n) (۱) (حیوانیات) پنجہ' سرطان۔ (۲) ثنیہ' اسپ۔ (۳) چٹکی لینے والا ؛ کترنے والا ؛ کئی قسم کے مچھلیوں کے نام۔ (٤) لڑکا ؛ چھوکرا ؛ کبڑیے ، میوہ فروش ، گاڑی بان یا مزدور کا مدد گار۔ (عامیانہ) لڑکا ؛ چھوکرا ؛ آوارہ گرد چھوکرا (جمع) موچنا ؛ نك چیونٹی ؛ چمٹی ؛ سنسی ؛ قلاب۔ (٥) (جمع) بیٹھی گیر عینك ؛ ناك پر لگانے کا چشمہ۔ (٦) (جمع) گھوڑے کے کاٹنے اور چبانے کے دانت ؛ گھوڑے کے اگلے دانت۔ (۷) کھچوے کی قسم کے جانوروں کے پنجے؛ (بحری) بٹی ہوئی رسی کا ایک ٹکڑا لنگر کے رسے کو سرکنے سے روکنے کے لئے ؛ (ماہی گیروں کے ہاتھوں کو محفوظ رکھنے کے لئے) موٹے قسم کا اونی دستانہ۔

Nipper : (v) (۱) (بحری) مضبوط کرنا (رسی کو) چوبندی کر کے۔ (۲) قلاب سے باندھنا۔

Nipperkin : (n) (۱) خُم۔ (۲) شراب کی ایک مقدار۔

Nippily : (adv.) تیزی سے ؛ پھرتی سے۔

Nippiness : (n) تیزی ؛ پھرتی۔

Nipping : (a) نشو و نما کو روکنے والا ؛ کترنے والا۔

Nippingly : (adv.) چٹکی لے کر ؛ کتر کر ؛ مرجھا کر۔

Nipple : (n) (۱) بھٹنی ؛ سرپستان ؛ حلمہ۔ (۲) دودھ کی بوتل میں لگائی جانے والی چُسنی۔ (۳) (کھال و شیشے ، دھات وغیرہ کی) بھٹنی کی شکل کی کوئی چیز ؛ کھنڈی ؛ رطوبتی گلٹی کا نمایاں ہونا۔ (٤) پہاڑ پر چھوٹا گول ابھار ؛ کسی قسم کا ابھار۔ (٥) بندوق کا نپل۔ (٦) نپل کو ڈھانکنے کا غلاف جب بچہ دودھ پی رہا ہو۔ (۷) نپل یا بھٹنی سے مشابہ کوئی چیز۔

Nipple : (v) نپل لگانا ؛ (دودھ کی بوتل میں) چسنی لگانا۔

Nipplewort : (n) ایک قسم کی گھاس جس میں زرد پھول آتے ہیں ؛ ایک خاص قسم کا پودا جس کا پھول زرد ہوتا ہے اور جو درد پستان کے لئے مفید ہوتا ہے۔

Nipponian/Nipponese : (a) جاپانی۔

Nippy : (a) (۱) طعنہ آمیز ؛ تیز و تند مزاج کا ؛ (عامیانہ) تیز ؛ سریع ؛ تند و تیز۔ (۲) سرد۔ (۳) تند ؛ تیز ؛ پھرتیلا۔

Nippy : (n) J. lyon and company کا رجسٹرڈ تجارتی مارکہ ؛ Loyns ہوٹل کی ویٹرس یا خادمہ۔

Nirvana/-wana : (n) (۱) نروان ؛ نجات ابدی۔ (۲) آواگون سے رہائی (بودھ مذہب کے عقیدہ کے مطابق)۔ (۳) مامن ؛ بہشت ؛ منزل ؛ خواب۔

Nirvana principle : (n) داخلی انتشار کم کرنے کا رجحان طبعی اور غیر عضوی حالت کی تلاش۔

Nirvanic : (a) نروان سے متعلق یا اس کے مشابہ۔

Nisi : قانون میں اس لفظ کا مفہوم یہ ہے کہ کوئی حکم ایک خاص وقت سے نافذ ہوگا (قطعی نہیں بلکہ مشروط فیصلہ)۔

Nisi decree/- order/- rule : (n) فیصلہ یا حکم جو قطعی اور ناطق نہ ہو اور جس میں عذر داری کی گنجائش ہو۔

Nisi prius : (n) (قانون) دیوانی عدالت کے مقدمات کی سماعت کا حکم۔

Nissen hut : (n) سرنگ نما جھونپڑی جو سلوٹ دار لوہے سے بنائی گئی ہو اور جس کا فرش سیمنٹ کا ہو۔

Nisus : (n) میلان ؛ سعی ؛ کوشش ؛ تحریک ؛ زور۔

Nit : (n) (۱) جوں یا طفیلی کیڑے کا انڈا یا دوسرے طفیلی کیڑے جو آدمی یا جانوروں کے جسم پر ہوں ؛ لیکھ۔ (۲) ایسے نوزاد کیڑے۔

A dead as a nit : جوں کی مانند مردہ یا بے حس۔

Nit : (n) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ) اخروٹ۔

Nit : (adv.) (بازاری) نہیں۔

Nit : (n) احمق ؛ بے وقوف۔

Nit : (n) نظر ؛ نگہداشت ؛ عموماً "keep" کے ساتھ مستعمل۔

Nit grass : (n) بحیرۂ روم کے خطہ میں پائی جانے والی ایک قسم کی گھاس۔

Nit wit : (n) احمق ؛ بے وقوف۔

Nit-witted : (a) بے مغز ؛ احمق۔

Nither : (v) (۱) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) ذلیل کرنا۔ (۲) کمزور کرنا ؛ مرجھانا ؛ تباہ کرنا۔

Nither : (v) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) کپکپانا ؛ تھر تھرانا خصوصاً ٹھنڈک سے۔

Nither : Neither کی دوسری شکل۔

Nitid/Nitidous : (a) تاباں ؛ چمک دار ؛ درخشاں ؛ واضح نیز مجازاً۔

Nitidity : (n) تابانی ؛ چمک۔

Nito : (n) ایک قسم کا فرن جس کے تنوں سے فلپائن میں ہیٹ اور ٹوکریاں بنتی ہیں۔

Nitr-/Nitro- : (prefix) (۱) جزو ترکیبی بہ معنی نائٹریٹ۔ (۲) نائٹروجن ملی ہوا۔

Nitraniline : (n) (کیمیا) نائٹرو انیلین۔

Nitrate : (n) (کیمیا) نائٹریٹ ؛ ایک قسم کا نمک جو نائٹرک ایسڈ کی آمیزش سے بنتا ہے ؛ شورے کے تیزاب کا نمک۔

Nitrate : (v) (کیمیا) کسی چیز میں نائٹرک ایسڈ ملانا۔

Nitrated : (a) (۱) (کیمیا) کیمیائی طریقہ سے نائٹرک ایسڈ ملا ہوا۔ (۲) نائٹر سے بھرا ہوا۔ (۳) سوڈا یا پوٹاش کے نائٹریٹ کے ساتھ ملایا ہوا۔

Nitratine : (n) (معدنیات) خام سوڈیم نائٹریٹ ؛ (کیمیا) چلی کا شورہ۔

Nitre : (n) (۱) پوٹاشیم نائٹریٹ ؛ شورہ۔ (۲) سوڈیم نائٹریٹ ؛ دیکھو Cubic nitre۔

Nitre brush : (n) پودوں کی ایک قسم۔

Nitric : (a) (کیمیا) نائٹر کا یا اس سے متعلق ؛ نائٹر سے نکالا ہوا ؛ شورے کا ؛ نائٹرک ؛ شوروی۔

Nitric acid : (n) شورے کا تیزاب ؛ نائٹرک ایسڈ۔

Nitric oxide : (n) ایک بے رنگ گیس جو دھات (خصوصاً تانبے) پر نائٹرک ایسڈ کے عمل سے حاصل ہوتی ہے۔

Nitridation : (n) نائٹرائڈ میں بدلنا۔

Nitride : (n) (کیمیا) نائٹروجن کا دوسرے عنصر کے ساتھ مرکب۔

Nitridize : (v) نائٹروجن سے ملنا۔

Nitrifaction : (n) نائٹر بننا۔

Nitriferous : (a) نائٹر رکھنے والا یا پیدا کرنے والا۔

Nitrifiable : (a) شورہ بننے یا بنائے جانے کے قابل۔

Nitrification : (n) (۱) شورہ بننے یا بنانے کا عمل ؛ نائٹرک ایسڈ ملانے کا عمل ؛ شورہ سازی۔ (۲) (کیمیا) عمل تیزاب شورہ۔

Nitrifier : (n) شورہ بنانے والا۔

Nitrify : (v) شورہ بننا یا بنانا ؛ نائٹر میں تبدیل کرنا ؛ شورے بھرنا ؛ شورہ سا ہو جانا۔

Nitrile/-yle/-il : (n) (کیمیا) الکحل اصلیہ کا سیا نوجین مرکب۔

Nitrile rubber : (n) مصنوعی ربر کی قسم جس کا استعمال عموماً تیل اور گیسلین وغیرہ لے جانے میں ہوتا ہے۔

Nitrite : (n) نائٹرک ایسڈ یا الکحل کا مرکب۔

Nitrito : (comb.) جزو ترکیبی به معنی نائٹرائٹ گروپ والا ۔

Nitritoid : (a) نائٹرائٹ کے مشابه یا اس سے پیدا شده ۔

Nitro : (comb.) یه سابقی نائٹرک ایسڈ یا نائٹرا یا نائٹروجن کے مختلف مرکبات کے ناموں میں آتے ہیں ۔

Nitro : (n) نائٹریٹ کی مختلف قسموں سے تیار شده ؛ نائٹرو پاوڈر ؛ نائٹرو گلیسیرین ۔

Nitro acid : (n) نائٹرک ایسڈ کا مرکب ۔

Nitro aniline : (n) (کیمیا) شوروی انیلن ۔

Nitro bacteria : (n) زمین کے جراثیم جو شوره زائی سے متعلق ہوتے ہیں ۔

Nitro benzuate : (n) شوروی بنزوایٹ ۔

Nitro-cellulose : (n) قلوی ماده اور نائٹ[illegible]سڈ کا مرکب ۔

Nitro-compound : (n) شورے کے تیزاب سے بنا ہوا مرکب ؛ شوروی مرکب ۔

Nitro-explosive : (n) آتش گیر جو شورے کے تیزاب کے فعل سے بنے ۔

Nitro powder : (n) شورے کے تیزاب سے تیار ہونے والی بارود ۔

Nitro-substitute : (n) ایک مرکب جس میں نائٹروجن پر آکسائڈ ، ہائیڈروجن کے عوض کام آتا ہے ۔

Nitro-sulphate : (n) ایک مرکب جو نائٹرو سلفیورک ایسڈ کے عمل سے تیار ہوتا ہے ۔

Nitro-sulphuric : (a) نائٹرو سلفیورک ؛ شورے اور گندھک کے تیزابوں کے فعل سے بنا ہوا ۔

Nitrobarite : (n) ایک خام بیریم نائٹریٹ ۔

Nitrobenzene : (n) (کیمیا) ایک زہریلا زردی مائل رقیق ماده جس کا استعمال عموماً محلل کے طور پر ہوتا ہے اس کے علاوه انیلین اور رنگ کے دوسرے اجزا بنانے میں بھی کام آتا ہے ۔

Nitrobenzide : (n) (کیمیا) شوروی بنزائڈ ۔

Nitrobenzol : (n) دیکھو Nitrobenzene

Nitrocalcite : (n) ایک دیسی کیلشیم نائٹریٹ (جو پرانی دیواروں اور چونے کی کانوں میں ہوتا ہے) ۔

Nitroform : (n) ایک بے رنگ ، قلم پذیر ، تلخ ذائقه اور ناگوار بو والا ماده جو آتش گیر ہوتا ہے ۔

Nitrogen : (n) نائٹروجن ؛ شورین ؛ ایک بے رنگ و بو اور بے ذائقه گیس جو کره٫ ہوائی کا ٤/٥ حصه ہے ۔

Nitrogen balance : (n) حیوانوں میں نائٹروجن کے استعمال و اخراج کا فرق ؛ زیاده استعمال سے مثبت میزان اور زیاده اخراج سے منفی میزان پیدا ہوتا ہے ۔

Nitrogen base/Nitrogenous base : (n) امونیا کا ایک اساسی ماخوذ ۔

Nitrogen cycle : (n) نائٹروجن چکر ؛ طبیعی عوامل کے سلسلے جن کے ذریعه نائٹروجن زمین ، ہوا اور عضویه سے گزرتا ہے اور انحطاط ، نائٹروجنی تغیر ، شوره زائی اور شوره کی فنا پذیری سے متعلق ہوتا ہے ۔

Nitrogen equilibrium : (n) نائٹروجن کا توازن جب نائٹروجن کے استعمال و اخراج مساوی ہوتے ہیں ۔

Nitrogen family : (n) متعلقه عناصر جیسے نائٹروجن ، فاسفورس ، سنکھیا ، اینٹی منی اور بسمتھ جو جدول کی پانچویں جماعت میں آتے ہیں ۔

Nitrogen fixation : (n) آزاد نائٹروجن کا مخلوط شکلوں میں تغیر جو کیمیاوی کھاد ، آتش گیر ماده اور بہتیرے کیمیاوی اجزا کے لئے خام مواد ہوتا ہے ۔

Nitrogen fixer : (n) زمین کے مختلف جراثیم میں سے کوئی جو

نائٹروجنی تغیر میں مصروف ہے ۔

Nitrogen-fixing : (a) نائٹروجنی تغیر لانے والا ۔

Nitrogenate : (v) نائٹروجن ملانا ۔

Nitrogenize : (v) نائٹروجن یا اس کے مرکبات کے ساتھ ملانا ۔

Nitrogenized : (a) نائٹروجن کے ساتھ ملایا ہوا ۔

Nitrogenous : (a) نائٹروجن جیسا اثر رکھنے والا ؛ شوریئی ۔

Nitroglauberite : (n) سوڈیم نائٹریٹ اور سوڈیم سلفیٹ کا مرکب ۔

Nitroglucose : (n) نائٹرو سلفر کے عمل سےبنا ہوا ایک مرکب ۔

Nitroglycerine/-in : (n) (۱) (کیمیا) نائٹرو گلیسیرین ۔ (۲) شدت کے ساتھ بھڑک اٹھنے والا مادہ جو نائٹرک ایسڈ اور سلفیورک ایسڈ کے مرکب میں گلیسیرین ملا کر بنایا جاتا ہے ۔

Nitrohydrochloric acid : (a) نائٹرک ایسڈ اور ہائیڈرو کلورک ایسڈ کے مرکب کا تیزاب ؛ شاہی تیزاب ۔

Nitrolic : (a) (کیمیا) ایسے ایسڈ جو نائٹرک ایسڈ کے عمل سے نائٹرو پرافن سے کشید کئے ہوئے سوڈیم سے بنائے گئے ہوں ۔

Nitrolim/-e : (n) کیلشیم سینامائیڈ جو بطور کھاد دوسرے عنصر کے ساتھ استعمال ہوتا ہے (تجارتی اصول پر) ۔

Nitromagnesite : (n) شورے اور میگنیسائٹ کا مرکب جو چونے کی کانوں میں ہوتا ہے ۔

Nitromannite : (n) ایک آتش گیر بلوری مادہ جو شیرخشت کو شورہ اور گندھک کے تیزابوں کے ساتھ ملا کر حاصل کیا جاتا ہے ۔

Nitrometer : (n) نائٹروجن پیما ۔

Nitromuriate : (n) Nitromuriatic acid کے ساتھ کسی اساس کا مرکب ۔

Nitromuriatic acid : (n) شورے اور نمک کے تیزاب کا مرکب ؛ شاہی تیزاب ۔

Nitroprusside : (n) ایک قسم کا نمک جو فیروسائنائٹ اور شورے کے تیزاب کے امتزاج سے حاصل ہوتا ہے ۔

Nitroso/Nitros : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی یك گرفته جماعت والا (جس میں نائٹروجن کا ایک جزو اور آکسیجن کا ایک جوہر ہے خصوصاً عضوی مرکبات کے ناموں میں) ۔

Nitrosyl : (n) (کیمیا) نائٹروسل ۔

Nitrous : (a) (کیمیا) نائٹرس ؛ شورے کی مانند ؛ شورے سے مرکب ؛ شوروی ۔

Nitrous acid : (n) نائٹرس ایسڈ ؛ شورے کا وہ تیزاب جس میں آکسیجن کی مقدار بہ نسبت نائٹرک ایسڈ کے کم ہو ۔

Nitrous gas : (n) نائٹروجن کے آکسائیڈ کا آمیزہ ۔

Nitrous oxide : (n) نائٹرس آکسائیڈ ؛ ایک سُن کر دینے والی گیس ؛ خندہ آور گیس ۔

Nitrous salt : (n) شورہ دار نمک ۔

Nitroxyl : (n) نائٹروجن اور آکسیجن کا کیمیاوی مرکب ۔

Nitta : (n) (نباتیات) مغربی افریقی درخت جس کے پھل کا مغز بہ طور غذا استعمال ہوتا ہے ؛ "پارکیا" ۔

Nitty : (a) کیڑوں سے بھرا ہوا ۔

Nitty-gritty : (n) (عام) کسی مسئلہ کے حقائق یا بنیادی واقعات ؛ معاملہ کی روح ۔

Nival : (a) برف سے بھرا ہوا ؛ برف کے اندر ؛ برفیلے خطے کا یا اس سے متعلق ۔

Niveous : (a) برف سے مشابہ ؛ برف جیسا ؛ برف فام ؛ سفید ۔

Nix : (v) منسوخ کرنا ؛ منع کرنا ؛ نا منظور کرنا ۔

Nix : (n) سمندر کا بھتنا ؛ غول آبی ؛ دریائی بالشتیا ۔

Nix : (interj.) (عامیانہ) ھوشیار (ایسے موقع پر بولتے ھیں جب ایک شخص اپنے ساتھی کو جتائے کہ دیکھو مالک یا افسر آرہا ھے)۔

Nix : (n) (عام) کچھ نہیں ۔

Nixie : (n) (دیو مالا) دریا کی دیوی ۔

Nizam : (n) (۱) ترتیب ؛ نظم؛ خاندانی خطاب فرماں روائے حیدر آباد کا (جس کی سلطنت ۱۷۱۲ء سے ۱۹۵۰ء تک تھی) ؛ نظام ۔
(۲) ترکی کی باقاعدہ فوج ؛ اس فوج کا یا اس فوج کے سپاہی ۔

Nizamate : (n) نظام کی مملکت یا عہدہ ۔

Nizy : (n) (روز مرہ خصوصاً برطانیہ میں) احمق ۔

No : (n) (۱) لفظ No کی آواز ۔ (۲) انکار یا تردید ۔ (۳) مخالف رائے یا فیصلہ ۔ (٤) Number کا مخفف۔

No : (a) (۱) بالکل نہیں ؛ کوئی نہیں ۔ (۲) بہت ہی کم ؛ ذرا سا ۔ (۳) ممکن نہیں ۔ (٤) نام نہاد ؛ برائے نام (مبالغے کے طور پر) مشکل ہی سے ؛ شاید ہی کوئی (بعض اوقات تنہا یہ لفظ جملہ کے معنی دیتا ہے) ہر گز نہ ہونا چاہیئے ؛ ہم ہرگز نہیں چاہتے ۔

And no mistake : یقیناً ۔

Be, feel, no now : بگڑا ھوا ؛ طبیعت بے کیف ۔

By no means : کسی طرح نہیں ؛ ہر گز نہیں ۔

Every body's business is no body's business : جس کام میں ہر شخص کا دخل ھو اس کا ذمہ دار کوئی نہیں ھوتا ۔

Faith or no faith : نام نہاد عقیدہ ۔

He did it in no time : اس نے اسے آناً فاناً کردیا ؛ ذرا سی دیر میں کر دیا ۔

Now no mistake : دیکھو غلطی نہ ھو ؛ اچھی طرح سمجھ لو ۔

No : (adv.) نہیں ؛ صرف ؛ ایک بھی نہیں یا کوئی بھی نہیں ؛ مکرر (وضاحت اور تاکید کے لئے) ؛ نہیں نہیں ؛ تعجب ، شك یا بے اعتقادی کے اظہار کے لئے مستعمل جیسے No, it is impossible ۔

There is no accounting for taste : یہ اپنا اپنا مذاق ھے (اس کی توجیہ ممکن نہیں) ۔

There was no mistaking what he meant : اس کے مافی الضمیر کو سمجھنے میں غلطی کا امکان نہیں تھا ۔

These opinions or rather no pinions : یہ نام نہاد رائیں ۔

No : (adv.) ذرا بھی نہیں ؛ قطعاً نہیں ؛ نہیں (متبادل صورت کی نفی، امکان کے اظہار کے لئے نفی ، انکار یا نا رضا مندی کے لئے مستعمل ، وقت کے ساتھ مستعمل جیسے A poet of no near ability ۔

Did it no less for any warning : اس نے میری تنبیہ کے باوجود ایسا کیا ۔

He is no more : وہ گزر گیا ھے ؛ مر گیا ھے ۔

He is no more a lord than I am : وہ لارڈ ھے تو پھر میں بھی ھوں (نہ میں ھوں نہ وہ ھے) ۔

It is no less than a scandle : یہ توخاصی فضیحت ھے ۔

Let us have no more of it : بس کرو ؛ اب یہ (قصہ) ختم کرو ۔

Tell me whether or no : کہو منظور ھے یا نہیں ؛ مجھے ہاں یا نہیں میں جواب دو ۔

Where or no : دونوں صورتوں میں ۔

No-account/-count : (a) (خصوصاً روز مرہ) بے کار اور کاہل ؛ معمولی ۔

No-account/-count : (n) بے کار ۔ـمی ۔

No ball : (n) (۱) ایسے الفاظ امپائر استعمال کرتا ہے جو کرکٹ کے کھیل میں یہ بتاتا ہے کہ گیند کھیل کے قاعدہ کے مطابق نہیں پھینکی گئی - (۲) گیند جو قاعدہ کے مطابق نہیں پھینکی گئی -

No ball : (v) گیند قاعدہ کے مطابق نہ پھینکنے پر ملامت کرنا ؛ قاعدہ کے مطابق گیند نہ پھینکنے کا قصور وار ٹھہرانا ؛ گیند پھینکنے والے کے بارے میں قاعدے کے مطابق گیند نہ پھینکنے کا اعلان کرنا -

No-being : (n) عدم ؛ نیستی -

No better than she should be : (phr) ایسی ویسی ہے -

No-bon : (n) (عامیانہ فوجی) کسی کام کا نہیں -

No-confidence vote : (n) عدم اعتماد کی رائے ؛ عدم اعتماد کا ووٹ -

No-count : دیکھو No-account

No doubt : بے شك ؛ بلا شبہ ؛ لاریب -

No end : حد سے زیادہ ؛ بے انتہا -

No fear : اس سے اطمینان رکھنے ؛ یہ نہیں ہونے کا -

No-go : (a) دشوار گذار مقام ؛ ناقابل حل ؛ نا ممکن ؛ مشکل ؛ غیر فیصلہ کن مقابلہ -

No-good : (a) بے کار ؛ ناکارہ ؛ گیا گذرا -

No-good : (n) بے کار شخص ؛ ناکارہ آدمی -

No less : (adv. & a) کم نہیں ؛ اسی قدر ؛ جس قدر -

No less than : کثرت یا اہمیت ظاہر کرنے کے لئے بولتے ہیں -

No less than £ 50 : اکٹھے پچاس پونڈ -

No less than ten people have told me : ایك دو نہیں دس آدمیوں نے مجھ سے کہا ہے -

No longer : (adv.) اب نہیں ؛ اب سے نہیں ؛ آئندہ نہیں -

No man : (a) کوئی نہیں ؛ کوئی آدمی نہیں -

No man's land : (n) (۱) (فوج) دونوں حریفوں کے مورچوں کے درمیان کی سر زمین - (۲) لاوارث علاقہ ؛ بنجر زمین ؛ زمین جس کی ملکیت کا دعویدار نہ ہو -

No more : (n) کچھ اور نہیں ؛ بس ؛ کافی ؛ اب سے نہیں -

No more : (a) (۱) اور نہیں ؛ زیادہ نہیں - (۲) اور کچھ نہیں - (۳) اب نہیں ؛ اب سے نہیں -

No more : (adv.) (۱) زیادہ دیر نہیں ؛ تا دیر نہیں ؛ پھر کبھی نہیں ؛ کوئی بھی نہیں ؛ رخصت ہو چکے ؛ متوفی ؛ مردہ ؛ مرحوم ؛ آنجہانی ؛ اب کبھی نہیں ؛ نابود - (۲) زیادہ مقدار میں نہیں انتہائی درجہ تك نہیں -

No one : (pro) کوئی نہیں ؛ کوئی شخص نہیں -

No or noh : (n) جاپان کا ایك کلاسیکی رقصی ڈرامہ جس کا موضوع مہتم بالشان ہوتا ہے -

No-par/- value : (a) جس کی قیمت نہ ہو -

No-place : (adv.) کہیں نہیں -

No sooner than : (adv.) ساتھ ہی -

No thoroughfare : یہ شارع عام نہیں ہے ؛ یہ راستہ عام نہیں ہے -

No-thoroughfare : (n) ایك راستہ ؛ گلی وغیرہ جس کے ایك سرے پر نکاس نہ ہو ؛ بند گلی -

No-trump : (a) بغیر ٹرمپ کے -

No trumper : (n) تاش کے کھیل (برج) میں No trump بولنے والا -

No whit : (adv.) ذرا بھی نہیں -

Noa : (a) عام ؛ دنیوی -

Noachian/Noachic : (a) (۱) حضرت نوح یا ان کے عہد کا یا اس عہد سے متعلق ؛ نوحی - (۲) قدیم -

Noachian deluge : (n) طوفان نوح۔

Noachite : (n) فری میسن۔

Noah : (n) (بائبل) نوح ؛ حضرت نوح۔

Noah's ark/-shell : (n) (۱) کشتیِ نوح ؛ وہ کشتی جس میں بیٹھ کر نوح کے خاندان کے لوگ اور جانور سیلاب سے بچے تھے ۔ (۲) کشتیِ نوح کی نقل ؛ بچوں کا کھلونا ۔ (۳) قدیم وضع کا صندوق ؛ قدیم وضع کی بے ڈھنگی گاڑی ۔ (٤) ایک چھوٹا سا صمامہ گھونگا ۔ (٥) بادل کا لکہ کشتی نما ۔

Noah's nightcap : (n) ایک قسم کی خوش نما جھاڑی ۔

Nob : (n) (۱) (تشریح) کلّہ ؛ سر ۔(۲) تاش کے کھیل میں اسی رنگ کے پتوں کا غلام ۔

Nob : (v) (۱) سر پر مارنا ۔ (۲) سر پر گھونسہ رسید کرنا ۔

Nob : (n) (خصوصاً برطانیہ میں) مقتدر شخص ؛ کسی قدر دولت یا سماجی اعزاز کا آدمی ۔

Nobbily : (adv.) امیرانہ ؛ شاندار طریقہ سے ؛ ٹھاٹ باٹ کے ساتھ ؛ * گروہ اعیان ۔

Nobble : (v) (۱) (عامیانہ) (گھڑ دوڑ کے گھوڑے کو) لنگڑا کر دینا ۔ (۲) ساز باز کر کے طرف دار بنا لنا ؛ گانٹھ لینا ۔ (۳) بد دیانتی سے روپیہ حاصل کرنا ؛ اینٹھنا ؛ چرانا ؛ (روپیہ وغیرہ) مار لانا ۔ (٤) پکڑنا ؛ گرفتار کرنا ۔

Nobbler : (n) گھوڑے کو لنگڑا کرنے والا ؛ نکما کرنے والا ۔

Nobby : (a) (۱) (عامیانہ) رئیسانہ ؛ امیروں کے لائق ۔ (۲) ٹھاٹ باٹ کا ؛ شاندار ؛ ازحد چست و چالاک ۔

Nobby : (n) (۱) وہ چھڑی جس کا استعمال مچھلی پکڑنے کے لئے ہوتا ہے ؛ چھیپ ۔ (۲) مچھلی مارنے والی چھوٹی کشتی ۔

Nobelist : (n) نوبل انعام یافتہ ۔

Nobelium : (n) ایک ریڈیائی عنصر جو مصنوعی طور پر بنایا جاتا ہے (جیسے کاربن کے آیون پر کیوریم کے متشدد عوامل کے ذریعہ ) ۔

Nobiliary : (a) شرافت کا یا اس سے متعلق ؛ امیرانہ ؛ امیروں کا ؛ امیروں کے طبقے کا ؛ شرافت و نجابت سے متعلق ۔

Nobiliary particle : (n) حرف امارت جو امیروں کے نام یا خطاب سے پہلے آتا ہے جیسے جرمن میں Von اور فرانسیسی میں De۔

Nobilitate : (v) پاکیزہ بنانا ؛ اعلیٰ بنانا ۔

Nobility : (n) (۱) شرافت ؛ عالی ظرفی ؛ نجابت ؛ امارت ۔ (۲) رئیس ؛ تعلقہ دار ؛ امرا ۔ (۳) دماغی عظمت ؛ عالی خاندانی ۔

The nobility : طبقۂ امرا ؛ شرفا کی جماعت ۔

Nobill : (v) جرم سے بری کر دینا ۔

Noble : (n) (۱) (آدمی کے لئے) شریف ؛ عالی ظرف ؛ معروف ؛ مقتدر ؛ عالی منش ؛ (شے کے لئے) نمایاں مشہور ۔ (۲) شاندار ؛ عظیم الشان ؛ رفیع الشان ۔ (۳) عمدہ ؛ نفیس ۔ (٤) اونچے خاندان کا ؛ عالی نسب ؛ امیر زادہ ؛ رئیس زادہ ۔ (٥) کیمیاوی عمل سے محفوظ رہنے والا ؛ کیمیاوی طور پر غیر مؤثر خصوصاً آکسیجن سے ؛ نسبتاً مستقل جیسے a noble metal/a noble gas ۔

The noble science (of defence), the nobel art : باکسنگ کا فن ۔

Noble : (n) (۱) رئیس ؛ امیر ؛ امیر زادہ ۔ (۲) برطانیہ کا ایک قدیم طلائی سکہ جس کو پہلے ایڈورڈ سوم نے چلایا تھا ۔ (۳) (عامیانہ) اسٹرائک ختم کرنے والا کپتان یا اسٹرائک ختم کرنے والی مہموں کا انچارج ۔

Noble cane : (n) ایک اعلیٰ قسم کا گنّا ۔

Noble-couraged : (a) اعلیٰ ہمتی ۔

Noble gas : (a) جامد گیس ۔

Noble-hearted : (a) اعلیٰ ظرف۔

Noble-looking : (n) حسین ؛ خوب صورت۔

Noble metal : (n) ایک دھات (جیسے سونا، چاندی یا پلاٹینیم) یا بھرت جس پر حوادثات کا اثر نسبتاً کم ہوتا ہے۔

Nobleman : (n) (۱) امیر زادہ ؛ امیر ؛ طبقۂ امرا کا ایک فرد ؛ نواب۔ (۲) کسی امیر کا لڑکا جو پہلے آکسفورڈ یا کیمبرج کا ایک رکن ہوتا تھا ؛ (جمع) شطرنج کے کھیل میں اعلیٰ مہرے۔

Noblemanly : (a) امیرانہ ؛ شریفانہ ؛ امتیازانہ۔

Nobleminded : (a) تشریف النفس ؛ عالی ظرف ؛ کریم النفس ؛ اولوالعزم؛ عالی ہمت۔

Noblemindedly : (adv.) اعلیٰ ظرفی سے ؛ شرافت کے ساتھ۔

Noblemindedness : (n) شرافت نفسی ؛ اعلیٰ ظرفی۔

Nobleness : (n) شرافت ؛ اعلیٰ ظرفی ؛ امیرزادگی ؛ امارت ؛ عظمت و شان ؛ شریف ہونے کی حالت یا صفت۔

Noblesse : (n) (۱) طبقۂ امراء (خصوصاً بیرون انگلستان کا)۔ (۲) اعلیٰ رتبہ کے لوگ۔ (۳) شریف النسل ؛ شرافت ؛ نجابت۔

Noblesse oblige : (n) شرافت اور اعلیٰ خاندان کے ساتھ بڑی ذمہ داریاں ہیں۔

Noblewoman : (n) اعلیٰ خاندان یا اعلی مرتبت عورت۔

Nobly : (adv.) شرافت سے ؛ اعلیٰ ظرفی سے ؛ بہادرانہ ؛ شاندار طور پر ؛ شریفانہ رتبے یا حالت سے ؛ شریفوں کی طرح۔

Nobody : (pron.) (۱) کوئی آدمی نہیں ؛ کوئی نہیں۔ (۲) بے رتبہ ؛ بے عزت اور بے وقعت آدمی یا لوگ۔

Nobody : (n) غیر معروف شخص۔

Nocake : (n) سکھا کر پسی ہوئی مکئی جو غذا کے طور پر استعمال ہوتی ہے ؛ مکئی کا آٹا۔

Nocence/Nocency : (n) (متروک) مجرم ؛ قصور وار۔

Nocent : (a) (۱) نقصان دہ ؛ زیاں رساں۔ (۲) (قدیم) قصور وار ؛ مجرم ؛ Innocent کے برعکس۔

Nocent : (n) قصور وار شخص ؛ مجرم شخص۔

Noci - : (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی درد جیسے Nociperception۔

Nociceptive : (a) تکلیف دہ ؛ نقصان دہ۔

Nocifensor : (a) اعصاب کے ریشوں سے متعلق جن سے درد کا احساس ہوتا ہے۔

Nociperception : (n) نقصان دہ مہیجات کا احساس۔

Nocive : (a) نقصان دہ۔

Nock : (n) (۱) کمان کے سروں کے دندانے جن میں تانت کو باندھتے ہیں ؛ زہ گیرہ۔ (۲) دندانہ دار سرا ؛ سوفار۔ (۳) سینگ کا چھوٹا ٹکڑا تیر کے نچلے حصہ میں جڑا ہوا ؛ دندانہ یا دانتا۔

Nock : (v) تیر جوڑنا ؛ تیر کو کمان کی ڈوری سے ملانا۔

Nock : (n) بادبان کا بالائی گوشہ ؛ گوشۂ بادبان۔

Nocompree : (عامیانہ) سمجھ میں نہیں آیا۔

Noct-/Nocti-/Nocto -: (لاطینی رابطے) بمعنی رات ؛ شب ؛ درمیان شب۔

Noctambulant : (n) وہ شخص جو سوتے میں اٹھ کر چلنے لگتا ہے ؛ خواب خرام ؛ رات کو ٹہلنے والا ؛ شب خرام۔

Noctambulation : (n) سوتے میں اٹھ کر چلنا ؛ خواب خرامی ؛ شب خرامی ؛ (طبیعیات) مشی فی النوم۔

Noctambulism : (n) خواب خرامی ؛ شب خرامی۔

Noctambulist : (n) (طب) ماشی فی النوم ؛ خواب خرامی کرنے والا ؛ شب خرامی کرنے والا خصوصاً نیند میں۔

Noctambulistic : (a) خواب خرامی کا یا اس سے متعلق ؛ رات کو سوتے میں اٹھ کر چلنے والا ؛ نیند کی حالت میں چلنے والا ۔

Noctambulous : (a) رات کو سوتے میں اٹھ کر چلنے والا ؛ نیند کی حالت میں چلنے کا عادی ۔

Nocti : (a) رابطہ بہ معنی "رات" ۔

Noctidial : (a) روز و شب پر مشتمل ؛ رات اور دن پر مشتمل ۔

Noctidiurnal : (a) سلسلہ شب و روز پر مشتمل ۔

Noctiluca/-e : (n) (حیوانیات) شب تاب (کرم) جگنو ۔ (حیوانیات) شب تاباں ؛ بحری کیڑا مدور شکل کا جو رات میں چمکتا ہے ۔

Noctilucent : (a) شب میں چمکنے والا یا شب میں نظر آنے والا ۔

Noctilucent cloud : (n) تاب ناک لکہ ابر جو رات میں تقریباً ۲۷۵۰۰۰ فٹ کی بلندی پر نظر آتا ہے ۔

Noctilucin (e) : فاسفورس والے حیوانی کیڑے کا مادہ جس سے روشنی نکلتی ہے ۔

Noctilucous : (a) شب تاب ؛ فسفری ؛ درخشندہ ۔

Noctivagant : (a) رات کو گھومنے پھرنے والا ؛ شب رَو ؛ شب گرد ۔

Noctivagation : (n) شب خرامی ؛ شب روی ۔

Noctivagous : (a) دیکھو Noctivagant ؛ شب گرد ۔

Noctograph : (n) نابینا شخص کے لکھنے کا فریم ۔

Noctovision : (n) ٹیلی ویژن جس میں انفرادی شعاعوں کے استعمال سے نظر نہ آنے والی کسی شے کی تصویر منتقل کرنا ممکن ہو جاتا ہے ؛ تاریک نمائی ؛ شب دور نمائی ۔

Noctua : (n) (حشریات) نوکٹوا کی جنس کا پتنگا ؛ جنس شب پروانہ ۔

Noctuary : (n) جنس شب پروانہ ؛ (قدیم) رات میں ہونے والے واقعات کا مجلہ ؛ شب نامچہ ۔

Noctuid : (a) (حشریات) نوکٹوایڈی پروانے کے خاندان کا یا اس سے متعلق ۔

Noctuid : (n) نوکٹوایڈ پتنگا ؛ پروانہ ۔

Noctule : (n) (حیوانیات) بڑی چمگادڑ ؛ شپّر ؛ شب پر ۔

Nocturia : (n) رات میں پیشاب کرنا خصوصاً زیادہ ۔

Noctum : (n) (دینیات) عبادت سحری کے تین حصوں میں سے ایک حصہ ؛ عبادت نیم شب ۔

Noctum : (a) شبی ؛ شبانہ ۔

Nocturnal : (a) (۱) شبینہ ؛ شبانہ ؛ رات کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) رات کو واقع ہونے والا ؛ رات کو عمل میں آنے والا ؛ رات کو کیا جانے والا ۔ (۳) (حیوانیات) رات کے وقت فعال ؛ رات کو دیکھے جانے کے قابل ۔

Nocturnal : (n) (۱) ایک فلکیاتی آلہ جس کے ذریعہ رات کی ساعت یا عرض البلد متعین کیا جاتا تھا ؛ ساعت اللّیل ؛ رات کی گھڑی ۔ (۲) رات کو ٹہلنے والا ؛ شب گرد ۔ (۳) ڈرامہ جس کے زیادہ تر حصہ کو اندھیرے اسٹیج پر پیش کیا جاتا ہے ۔

Nocturnal emission : (n) احتلام ؛ نیند میں منی کا اخراج کیف آور خواب کے بعد ۔

Nocturnality/Nocturnalism : (n) شبانہ ہونے کی حالت ۔

Nocturnally : (adv.) شب خرامی سے ؛ شب گردی سے ؛ شبانہ ۔

Nocturne : (n) (۱) (موسیقی) خواب آسانغمہ ؛ نغمہ جو خواب کی سی کیفیت پیدا کر دے ؛ نغمہ دل نواز ؛ نغمہ دل آویز ؛ ایسا نغمہ جو شام یا رات کی مناسبت سے جذبات کا اظہار کرے ۔ (۲) (نقاشی) منظر شب ؛ رات کا منظر ۔

Nocuous : (a) مضر ؛ زہریلا ؛ مُخرب اخلاق ؛ مسموم ۔

Nocuously : (adv.) ضرر رساں طور پر ۔

Nod : (n) (۱) سر کا ہلکا اشارہ ؛ سر کی حرکت (سلام کرنے یا رضامندی کی غرض سے) ۔ (۲) اس قسم کا اشارہ حکم ، اقرار یا کامل اختیار کے اظہار کے لئے ۔ (۳) کسی کا سر جھکانا یا جھکنا غیر ارادی طور پر جو سویا ہوا ہے یا اونگھ رہا ہے ؛ اونگھ ؛ غنودگی ۔

Nod : (v) (۱) سر کے اشارے سے سلام کرنا ؛ اقرار کرنا یا حکم دینا ؛ اشارے سے کہنا ؛ اشارے سے بلانا ۔ (۲) اونگھنا ؛ نیند میں جھونکے لینا ؛ جھونکے کھانا ؛ لغزش کرنا ؛ فراموش کرنا ۔ (۳) بہک جانا ؛ نیند میں کچھ کا کچھ کہنا یا کرنا ۔ (٤) جھکنا (عمارت کا) ۔ (٥) (کلغی وغیرہ کے پر کا) جھولنا ۔ (٦) سر جھکانا ؛ خم کرنا ۔ (۷) عمودسے الگ جھولنا تقریباً کرتے ہوئے ؛ آگے یا نیچے جھکنا ۔

t his nod : اس کے اشارے یا ابرو کا مطیع ؛ اس کا تابع فرمان ۔

Homer sometimes nods : بعض وقت ہومر بھی بہک جاتا ہے (یعنی بڑے سے بڑے آدمی سے بھی غلطی ہوتی ہے) ۔

On the nod : (روز) محض رسمی منظوری سے ۔

The Land of nod : نیند کا عالم ؛ اقلیم خواب ؛ خواب کی سر زمین ۔

Nodal : (a) عقدی ؛ عقدوی ؛ گرہی ؛ گِرہ کا یا اس سے متعلق ۔

Nodal point : (n) نقطہ' اعتدالی ؛ نقطہ' آغاز ؛ نقطہ' وقفہ ؛ راس یا ذنب ؛ (ریڈیو) عقدہ ۔

Nodality : (n) عقدوی ہونے کی حالت یا صفت ۔

Nodated : (a) (نباتیات) گرہ دار ۔

Nodding : (n) سر سے اشارہ کرنا یا اس قسم کا اشارہ ۔

Nodding : (a) (۱) (نباتیات و حشریات) جھکا ہوا ؛ نیچے کی طرف خم ؛ آویزاں ۔ (۲) نیچے یا آگے کی طرف خمیدہ ۔

Nodding acquaintance : (n) کسی چیز کا سرسری علم ؛ صاحب سلامت ؛ معمولی جان پہچان ۔

Noddle : (n) (روز مرہ) سر ؛ کھوپڑی ؛ چندیا ؛ (تشریح) قفا ؛ گدی ؛ منکا ۔

Noddle : (v) ہلکے طور پر تیزی سے سر ہلانا ؛ سر کو جنبش دینا ؛ سرہلانا ۔

Noddy : (n) (۱) احمق ؛ بے وقوف ؛ سادہ لوح ۔ (۲) کالے رنگ کا ایک بحری پرندہ جو گرم سمندروں میں رہتا ہے اور آسانی سے پکڑا جاتا ہے ۔ (حیوانیات) سادہ لوح پرندہ ؛ گاؤدی ۔

Noddy : (n) Cribage کی طرح کا تاش کا ایک کھیل ۔

Noddy : (n) (۱) دو پہیے والی ایک ہلکی کرائے کی گاڑی جو سابقاً آئرلینڈ اور اسکاٹ لینڈ میں استعمال ہوتی تھی ۔ (۲) معلق پنڈولم (گھڑی کا) ۔

Node : (n) (۱) اشکال ؛ دشواری ۔ (۲) (نباتیات) گرہ ؛ گانٹھ ؛ گومڑی جڑیا شاخ پر ۔ (۳) گرہ جہاں سے پتیاں پھوٹتی ہیں ؛ گرہ دار بناوٹ ۔ (٤) سخت گلٹی (خصوصاً جو نقرس یا گٹھیا کے مرض میں جوڑوں پر ہو) ۔ (٥) خط صلیبی ؛ نقطہ' تقاطع ۔ (٦) مرکز ؛ مرکزی نقطہ ۔ (۷) نقطہ' سکون ؛ نقطہ' اعتدال ۔ (۸) (فلك) عقدہ یا عقد تین وہ دو نقطے جہاں سیر قمر اور دائرۃ البروج میں تقاطع ہوتا ہے ۔ (۹) اہتزازی جسم کا کسی ایك نقطہ یا خط پر مکمل یا نسبتاً سکون (۱۰) (ھندسہ) وہ نقطہ جہاں ایك خم اپنے کو کاٹتا ہے ؛ دو گنا یا گوناگوں ۔

Nodi : (n) جزو ترکیبی بہ معنی گرہ یا گانٹھ ۔

Nodical : (a) (۱) (علم النجوم) عقدہ' تقاطع کا ؛ عقدوں یا گرہوں کا یا ان سے متعلق ۔ (۲) نقطہ' اعتدالین سے وابستہ ۔

Nodical month : (n) چاند کی گردش کا اوسط وقفہ جو صعودی نقطہ سے صعودی نقطہ تک ہوتا ہے اور جو ۲۷ دن ٥ گھنٹہ ٥٠ منٹ اور ۸ ۔ ۳٥ سیکنڈ پر مشتمل ہوتا ہے اس کو Draconic period کہتے ہیں ۔

Nodiferous : (a) گرہ دار ؛ معقّد ۔

Nodosaria : (n) Foraminiferans کی ایک نوع جس کے صدف خطوط مستقیم اور منحنی سے مرکب ہوتے ہیں۔

Nodosarian : (a) Nodosaria سے متعلق۔

Nodosarian : (n) Nodosaria کے جنس کا ایک فرد۔

Nodosarine : (a & n) دیکھو Nodosarian

Nodose/Nodous : (a) گانٹھ دار ؛ گرہ دار؛ گٹھی دار ؛ گرہ جیسا ورم۔

Nodosity : (n) (۱) گانٹھ دار یا گرہ دار ہونے کی حالت یا خاصیت۔ (۲) گرہ ؛ گانٹھ ؛ ورم۔

Nodular : (a) (۱) (معدنیات اور ارضیات) گٹھی دار ؛ گانٹھ ؛ گٹھی یا گومڑی کی شکل کا۔ (۲) حیوانات نباتی کا ؛ تنے پر گرہ کا ہونا۔ (۳) (مرضیات) گرہ دار رسولیوں والا ؛ گومڑی دار کیڑوں سے اٹا ہوا۔

Nodular iron : (n) ڈھلا ہوا لوہا جس میں گریفائٹ گرہ دار شکل میں موجود ہوتا ہے۔

Nodular worm/Nodule worm : (n) (۱) فائلیریا کا کیڑا جو جلد میں گرہ دار ورم پیدا کرتا ہے۔ (۲) نیما ٹوڈ کیڑوں میں سے کوئی ایک۔

Nodulate : (v) (۱) گرہ دار بنانا ؛ گومڑی پیدا کرنا۔ (۲) گرہ دار ہونا ؛ گٹھی بننا۔

Nodulated : (a) گرہ دار ؛ گٹھی دار۔

Nodulation : (n) گرہ دار یا گٹھی دار ہونا۔

Nodule : (n) (۱) کسی چیز کی گولی ؛ گرہ۔ (۲) گانٹھ ؛ گومڑی۔ (۳) گٹھی ؛ دنبل۔ (٤) (متروک) کسی ادویاتی مادے کی قلیل مقدار ، تھیلی میں بندھی ہوئی۔ (٥) (معدنیات اور ارضیات) معدنی مادے کا ایک چھوٹا سا گول ڈلا۔ (٦) (نباتیات) تنے یا پودے کے کسی دوسرے حصے پر ایک چھوٹی گرہ یا گانٹھ۔ (۷) (تشریح) جسم کے کسی حصہ پر ایک چھوٹی گرہ یا گرہ دار گٹھی۔

Noduled : (a) گرہ دار ؛ گٹھی کی شکل میں ابھرنے والا۔

Nodulize : (v) گرہ یا عقدے کی شکل میں بدلنا۔

Nodulose/Nodulous : (a) چھوٹی گرہوں والا۔

Nodus/Nodi : (n) عقدہ ؛مشکل؛ پیچیدہ ؛ پیچیدگی؛پیچ ؛ پیچ در پیچ۔

Noel : (n) (۱) کرسمس کے موقع پر نعرہ" مسرت ؛ "مرحبا تبارک"۔ (۲) قالب یا سانچے کا اندرونی حصہ۔

Noema/Noemata : (n) ارادی تجربے کا معروضی پہلو۔

Noematic : (a) ارادی تجربے کے معروضی پہلو سے متعلق۔

Noes - : ( ) "No" کی جمع ؛ اسمبلی میں مخالف رائے رکھنے والوں کی جماعت ؛ مخالف پارٹی۔

The noes have it : مخالف آرا کا غلبہ ہے ؛ مخالف رائیں زیادہ ہیں۔

Noesis : (n) (۱) انسان کے دماغی فعل کا خلاصہ ؛ ادراک ذہنی ؛ عقلیت۔ (۲) اخلاقی اور مادی دنیا کا عقلی نظریہ۔ (۳) ادراک خصوصاً براہ راست علم کے ذریعہ۔

Noetian : (n) Noetus (سمرنا کا ایک باشندہ اور ایشیائے کوچک کے کلیسا کا ایک پادری) کا پیرو جو صرف ایک ہستی ؛ خدائے واحد کو منجملہ تثلیث کے مانتا ہے۔

Noetian : (a) نوئیٹس یا Noetianism کے عقیدے کا یا اس سے متعلق۔

Noetianism : (n) رفض ؛ بدعت ؛ مسیحی کلیسا کے عقائد کے خلاف عقیدہ۔

Noetic : (a) (۱) عقلی ؛ ادراکی ؛ ذہنی ؛ دماغ یا ذہن سے متعلق۔ (۲) معقول ؛ خالص ذہنی یا مجرد۔ (۳) تفکر پسند ؛ فلسفیانہ غور و فکر کا عادی ؛ معقولی۔

Noetic : (n) علم معقولات ؛ معقولات ؛ عقلیت پسند نظریے کا حامی؛ معقولاتی (Noetic) اسکول کا رکن۔

Nog : (n) (۱) میخ ؛ کھونٹی ؛ لکڑی کا چھوٹا سا کندا۔ (۲) ٹھنٹھ ؛ ٹنڈ (درخت)۔ (۳) گرہ یا گانٹھ درخت یا شاخ پر۔

Nog/Nogg : (n) مشرقی انجلیا میں کشید کی جانے والی ایک تیز شراب۔

Nog : (v) (۱) میخیں جڑنا ؛ کھونٹیوں سے جڑنا ۔ (۲) لکڑی کے چوکھٹے اور اینٹ سے تعمیر کرنا ۔

Nogai/Nogais : (n) (۱) ایک بدوی تاتاری قوم ؛ اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۲) اس قوم کی ترکی زبان۔

Noggin : (n) (۱) پانی پینے کا ایک چھوٹا برتن ؛ مگ ، پیالہ یا گلاس ؛ آب نوشی کا چھوٹا پیالہ ۔ (۲) شراب کی مختصر مقدار عموماً ایک چوتھائی پنٹ ۔ (۳) آدمی کا سر ؛ کاسۂ سر ۔

Nogging : (n) لکڑی کے چوکھٹے میں اینٹوں کی چنائی ۔

Nogging piece : (n) لکڑی کے افقی ٹکڑوں کو چوکھٹے میں جڑنا تاکہ اینٹوں کی چنائی کا کام مضبوط رہے ۔

Nohow : (adv.) (۱) کسی طرح نہیں ؛ بالکل نہیں ؛ قطعی نہیں ؛ کسی خاص طریقے یا حالت میں بھی نہیں ؛ کسی امتیازی خصوصیت کے ساتھ بھی نہیں ۔ (۲) جاہلانہ تقریر ؛ غیر منطقی گفتگو ؛ اوٹ پٹانگ بات — عموماً "all" کے ساتھ مستعمل جیسے : (Was all no how at the thought of going)۔

Noil : (n) (واحد اور جمع) اون کے چھوٹے ٹکڑے اور ان کی گرہیں جو مڑے ہوئے تاروں سے درست کی جائیں۔

Noint : (n) Anoint کی تخفیف شدہ صورت۔

Noise : (v) (۱)مشہور کرنا ؛ شہرت دینا ؛ پھیلانا ؛ مشتہر کرنا ؛ افواہ پھیلانا ۔ (۲) شور کرنا ؛ غُل مچانا ؛ جھگڑنا ؛ بڑھ بڑھ کر باتیں کرنا ؛ شور کرنا یا چلانا ۔

Noise : (n) (۱) شور ؛ غُل ؛ شور و شغب ؛ شور و غوغا ۔ (۲) سخت یا کرخت آواز ؛ خلل ؛ ہلّڑ ؛ کسی بھی قسم کی سخت اور بلند آواز۔

A (or the) big noise : اہم شخصیت۔

To make a noise : (۱) شور مچانا ؛ غل مچانا ؛ کرخت آواز پیدا کرنا ۔ (۲) شہرت دینا ؛ چرچا کرنا ؛ چرچا ہونا ؛ شہرت ہونا ۔ (۳) فریاد کرنا ؛ واویلا مچانا ۔

To make a noise in the world : نیک نامی یا بدنامی حاصل کرنا ۔

Wothout noise : چپ چاپ ؛ خموشی سے ۔

Noiseful : (a) پُر شور۔

Noisefully : (adv.) پُر شور طور پر ؛ شور کے ساتھ۔

Noiseless : (a) خاموش ؛ چپ چپ ؛ بے آواز ؛ بے آہٹ ؛ شور و غل نہ مچانے والا ؛ ساکت ۔

Noiselessly : (adv.) چپ چاپ سے ؛ بے آواز کے ؛ بے آہٹ کے ؛ خاموشی سے ۔

Noiselessness : (n) خاموشی ؛ سکوت ؛ بے آواز ہونا ؛ بے آہٹ ہونا ۔

Noises off : (n) (۱) آوازیں عام طور پر پُر شور یا ناقابل فہم جو پس اسٹیج سے ابھرتی ہیں مگر کھیل کے دوران تماشائیوں کو سنائی دیتی ہیں ۔ (۲) (سائنٹفک استعمال میں) اتار چڑھاؤ یا اختلال (عموماً غیر مسلسل) جو مطلوبہ اشاریہ کا جزو نہیں ہوتا ہے ۔

Noisette : (n) (۱) ایک قسم کے پسندیے (بکری اور ہرن کے گوشت کے ٹکڑے جو ایک خاص انداز سے تیار کئے جاتے ہیں)۔ (۲) لقمۂ غذا ؛ نازک گوشت کے ٹکڑے ؛ مکھن میں تلا ہوا آلو۔

Noisette : (a) مکھن سے تیار شدہ (خوردنی)۔

Noisette rose/Noisette : (n) گلاب کی ایک قسم جو چینی گلاب اور مشکی گلاب کے باہمی پیوند سے تیار ہوا ہو۔

Noisily : (adv.) شور مچا کر ؛ شور وغوغا کے ساتھ ؛ ٹیپ ٹاپ سے ؛ دھوم دھڑ کے سے ؛ دھوم دھام سے ۔

Noisiness : (n) پُر شور ہونا ؛ دنگئی پن ؛ ٹیپ ٹاپ ؛ شورش ؛ شور و شغب۔

Noisome : (a) (۱) مضر ؛ ضرر رساں ؛ مضرت رساں ؛ نقصان دہ ؛

برداری یا التوائے مقدمہ۔

Nolt : (n) مویشی ؛ بَیل ؛ (مجازاً) بے وقوف۔

Nom : (n) غیر حقیقی یا فرضی نام ظاہر کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

Nom de guerre : (n) جنگی نام ؛ قلمی نام (وہ فرضی نام جو کوئی شخص لڑائی میں ، کھیل میں یا اپنی تصانیف میں اختیار کرتا ہے)۔

Nom de plume : (n) قلمی نام ؛ تصنیفی نام ؛ تخلص ؛ (فرضی نام جو تصانیف میں اختیار کیا جائے)۔

Noma : (n) (مرضیات) گال اور ہونٹ میں ہونے والا ناسور دار قرحہ (خاص کر بچوں کے گال پر ہوتا ہے) ؛ سرطان دہن ؛ گوشت خورہ۔

Nomad : (n) (۱) خانہ بہ دوش ؛ بدوی ( وہ قوم جو چراگاہ کی تلاش میں صحرا بہ صحرا پھرتی ہے)۔ (۲) آوارہ گرد جیسی زندگی بسر کرنے والا شخص۔

Nomad : (a) (۱) آوارہ گرد ؛ سیاحت پسند۔ (۲) آوارہ گرد قوم کا۔

Nomade : (n) دیکھو Nomad

Nomadic/-al : (n) خانہ بہ دوش قوم کا ؛ بدوی قوم کا ؛ خانہ بہ دوش یا صحرا نورد جیسی زندگی گذارنے والا۔

Nomadically : (adv.) خانہ بدوشانہ ؛ بدویانہ۔

Nomadism : (n) خانہ بہ دوشی ؛ بدویت ؛ صحرا نوردی ؛ بادیہ پیمائی۔

Nomadize : (v) خانہ بہ دوش ہونا ؛ صحرا نوردی کرنا ؛ بادیہ پیمائی کرنا ؛ خانہ بہ دوشوں کی طرح رہنا یا گھومنا۔

Nomarch : (n) (۱) قدیم مصر کے ۳٦ علاقوں میں سے ایک کا حاکم یا گورنر۔ (۲) جدید یونانی شہنشاہیت کا گورنر۔

Nomarchy : (n) جدید یونان کے منقسم صوبوں میں سے کوئی ایک صوبہ۔

تکلیف دہ ؛ مخرب اخلاق۔ (۲) بدبو ؛ ناگوار بو ؛ ناخوشگوار ؛ نا مرغوب ؛ کریہہ ؛ بدبودار ؛ متعفن۔ (۳) قابل اعتراض ؛ ناگوار ؛ نامعقول ؛ ناشائستہ۔

Noisomely : (adv.) ناگواری سے ؛ کراہت سے ؛ نا پسندیدگی سے ؛ نقصان دہ طریقہ سے۔

Noisomeness : (n) ناخوشگواریت ؛ ناپسندیدگی ؛ مضرت رسانی ؛ متعفن ہونا ؛ نامعقولیت ؛ ناشائستگی۔

Noisy : (a) (۱) شور کرنے والا ؛ غُل مچانے والا ؛ پُر شور۔ (۲) دنگئی ؛ فسادی۔ (۳) شوخ (رنگ) بھڑک دار (پوشاک) ؛ حد سے زیادہ رنگین ؛ طمطراق کی (عبارت) ؛ ٹیپ ٹاپ کی۔

Nold (e) : (v) انکار کرنا ؛ نا رضامند ہونا۔

Nolens volens : (adv.) چار و ناچار ؛ جبراً قہراً ؛ طوعاً کرہاً ؛ خواہی نہ خواہی۔

Noli me tangere : (n) (۱) ایک قسم کا ناسور۔ (۲) حضرت مسیح کی وہ تصویر جو مریم ماڈلین کی قبر میں نظر آئی تھی۔ (۳) دور ؛ خبر دار ؛ دور باش۔ (٤) (نباتیات) ایک قسم کا بلسان جس کا بیج پکنے کے بعد باہر آجاتا ہے۔ (٥) وہ شخص یا چیز جس پر یا جس میں دست اندازی جائز نہیں۔

A noli me tangere manner : ایسا انداز کہ کسی کو قریب جانے کی ہمت نہ ہو۔

Carries a noli me tangere in his face : اس کے چہرے پر لکھا ہوا ہے "دور باش"۔

Nolina : (n) امریکا کا ایک پودا۔

Nolition : (n) نارضامندی Volition کا متضاد۔

Noll : (n) (مقامی) چندیا ؛ سر ؛ کھوپڑی۔

Nolle prosequi : (n) (۱) (قانون) دست برداری مدعی یا مستغیث کی۔ (۲) دست برداری مقدمہ کے کلی یا جزوی دعویٰ سے۔ (۳) التوائے کاروائی ؛ التوائے مقدمہ۔ (٤) اندراج دست

**Nombril/- point : (n)** (نقابت) سپر کا وہ نقطہ جو اصلی مرکز اور زیریں نقطہ کے درمیان واقع ہوتا ہے ؛ سپر کا مرکزی نقطہ ۔

**Nome : (n)** قدیم مصر کے ۳٦ علاقوں میں سے ایک ۔

**Nome : (n)** قدیم یونان کا ایک نغمہ یا گیت ۔

**Nomen/Nomina : (n)** نام ؛ اسم ۔

**Nomenclative : (a)** تسمیہ کے متعلق ؛ اصطلاحات علمیہ کا ۔

**Nomenclator : (n)** (۱) (قدیم روما) وہ غلام یا متوسل جس کا کام یہ تھا کہ وہ مالك کو آنے والوں کے نام بتائے یا دعوت میں لوگوں کو اپنی اپنی جگہ پر بٹھائے ؛ حاجب ۔ (۲) چیزوں کے لئے نام رکھنے والا خصوصاً قدرتی چیزوں کی درجہ بندی میں ۔ (۳) وہ جو کسی دوسرے شخص کو مہمانوں کے نام بتاتا ہے ۔ (٤) نام وضع کرنے والا ؛ اشیاء کو خاص خاص ناموں کے تحت رکھنے والا ۔ (٥) (تاریخ) اسم خواں ۔ (٦) (حیاتیات) نام نہندہ ۔

**Nomenclatural : (a)** نام گزاری سے متعلق ؛ نام زدہ ؛ نام رکھا ہوا ۔

**Nomenclaturally : (adv.)** نام گزاری کے طور پر ۔

**Nomenclature : (n)** (۱) (شاذ) نام ؛ لقب ؛ خطاب ۔ (۲) ناموں کی فہرست یا تفصیل ؛ نظام تسمیہ ؛ نام رکھنے کا اصول ؛ اصطلاحات علمیہ ؛ نام مالا ۔ (۳) باقاعدہ یا با اصول تسمیہ ۔ (٤) مقامات ، ضلع یا علاقے کے رکھے ہوئے یا رکھے جانے والے اجتماعی نام ۔ (٥) فہرست ؛ رجسٹر ۔

Suggestive nomenclature : ایمائی تسمیہ ۔

**Nomenclature : (v)** نام رکھنا یا لقب دینا ۔

**Nomeristic :** (حیوانیات) متعدد حلقوی ۔

**Nomia : (n)** شہد کی مکھیوں کی ایک قسم یا جنس ۔

**Nomial : (a)** (ریاضیات) واحدی ؛ یك رقمہ ۔ (معاشیات) صوَری ؛ عرفی ۔

**Nomic : (a)** یونانی موسیقی کی خصوصیت رکھنے والا یا اس سے متعلق ۔

**Nomic : (a)** (۱) مروجہ ؛ عام ؛ روایتی ۔ (۲)قانونی ؛ جائز ۔

**Nominal : (a)** (۱) اسمی؛ اسم کے متعلق ۔ (۲) نام کے متعلق ؛ فرضی ؛ غیر حقیقی ؛ غیر واقعی ۔ (۳) برائے نام ؛ نام کا ۔ (٤) اسم وار ؛ نام بہ نام ۔ (٥) نام کے ساتھ کسی شخص کو دیا ہوا ۔ (٦) صوری ؛ عرفی ۔

**Nominal : (n)** (۱) (موسیقی) ایک آہنگ جو زیر و بم کی مناسبت سے نام زد کیا جائے ۔ (۲) وہ شخص جو حقیقت میں نہ ہو مگر نام کے طور پر موجود ہو ۔

**Nominal capital : (n)** (معاشیات) منظور شدہ سرمایہ ۔

**Nominal definition : (n)** تعریف اسمی ؛ تعریف لفظی ؛ وہ تعریف جس میں چیز کے نام کی کل خصوصیات آجائیں ۔

**Nominal list : (n)** اسم وار فہرست ۔

**Nominal value : (n)** (معاشیات) نامزدہ قیمت ؛ عرفی قیمت ؛ مساوی قدر ۔

**Nominal wages : (n)** (معاشیات) ظاہری اجرت ؛ معمولی اجرت ۔

**Nominalism : (n)** (۱) (فلسفہ) اسمیت (فلسفہ کا یہ مسئلہ کہ کلیات یا مجرد تصورات کا فقط نام ہی نام ہے وہ حقیقی وجود نہیں رکھتے) ؛ فلسفہ صوری ؛ انکار مجردات ؛ اسمائیت ؛ صوّریت ۔ (۲) عمرانیات کا نظریہ جس کی رو سے سماج محض موقع شناس افراد کا مجموعہ ہے اور اس کی کوئی معاشرتی حقیقت نہیں ہے ۔

**Nominalist : (n)** اسمیت پسند ؛ حامی اسمیت ؛ طرف دار فلسفہٴ صوَری ؛ منکر مجردات ؛ اسمی ؛ جو اسمیت کے اصول کو مانتا ہے ۔

**Nominalistic : (a)** اسمیت کے متعلق ؛ اسمیانہ ؛ قابل اسمائیت ۔

**Nominalistically : (adv.)** اسمائیت کے لحاظ سے اسمیانہ ۔

Nominalize : (v) اسم میں منتقل کرنا یا اسم کی طرح استعمال کرنا ۔

Nominally : (adv.) برائے نام ؛ محض نام کے لئے ۔

Nominate : (a) (١) خاص نام والا ؛ مخصوص نام بتانے والا ۔ (٢) نامزد کیا ہوا ؛ مقرر کیا ہوا ۔

Nominate : (v) (١) موسوم کرنا ؛ نام زد کرنا ؛ نام لے کر ذکر کرنا ؛ نام اور لقب کے ساتھ پکارنا ؛ (تاریخ اور مقام) مقرر کرنا ؛ تعین کرنا ؛ نام لینا ؛ یا نام کے ساتھ تصریح کرنا ۔ (٢) نام زد کرنا ؛ نام تجویز کرنا (عہدے وغیرہ کے لئے) ۔ (٣) نام لے کر کسی شخص کو کسی عہدہ یا کام پر متعین یا مقرر کرنا ۔ (٤) کسی کا نام مناسب امیدوار یا آدمی کے طور پر انتخاب کے لئے درج کرنا ۔ (٥) ریس میں (گھوڑے کو) داخل کرنا ۔ (٦) جفتی کے لئے کوئی خاص سانڈ یا گھوڑا منتخب کرنا ۔

Nominately : (adv.) نام سے ۔

Nominatim : (adv.) نام سے ؛ واضح طور پر ۔

Nomination : (n) (١) نامزدگی؛ نام گزاری؛ تسمیہ ۔ (٢) حق نامزدگی؛ اختیار نامزدگی کسی عہدے یا کام کے لئے ۔ (٣) (سیاسیات) نام زد گی ۔ (٤) انتخاب میں ایک امیدوار کی حیثیت سے کسی کا نام تجویز کرنے کا عمل یا حق ۔ (٥) منتخب ہونے کی حقیقت ۔ (٦) نام دیا جانا ؛ کسی نام سے ملقب ہونا ۔

To put in monination : نام زد کرنا ؛ متعین کرنا ؛ لقب یا خطاب سے پکارنا ۔

Nomination roll : (n) (سیاسیات) فرد نامزدگی ۔

Nominatival : (a) نام زدگی کا ؛ نام زد شدہ ؛ نام زدگی کے ذریعہ مقرر کیا ہوا ۔

Nominative : (a) (١) (قاعدہ) فاعلی ؛ حالت فاعلی ؛ یقین شدہ ؛ منصوب ۔ (٢) حالت فاعلی کا یا اس سے متعلق ۔ (٣) نامزد کیا ہوا ؛ نام زدگی سے مقرر کیا ہوا ؛ کسی آدمی کے نام پر نام زد ۔

Nominative : (n) حالت فاعلی کی ایک شکل ؛ کسی فعل کا فاعل ؛ حالت فاعلی ؛ حالت فاعلیت ۔

Nominative absolute/-independent : (n) مطلق فاعلی حالت ۔

Nominative of address : (n) حالت ندائیہ ۔

Nominatively : (adv.) حالت فاعلی کے طور پر ۔

Nominator : (n) (١) کسی عہدہ یا انتخاب کے لئے کسی کو نام زد کرنے والا ؛ نام زد کنندہ ؛ یقین کنندہ ۔ (٢) وہ شخص جس کے نام پر کوئی گھوڑا ریس میں شامل ہو ۔

Nominatum : (n) علامت ؛ لفظ یا کسی اصطلاح کے ذریعہ کوئی شے موسوم ہو ۔

Nominee : (n) نام زد ؛ نام زد شخص ؛ نمائندہ ؛ تعین شدہ ؛ وہ آدمی جسے وظیفہ وغیرہ کے لئے نام زد کیا جاتا ہے ؛ جو کسی عہدہ اور منصب کے لئے نام زد ہو ۔

Nominy : (n) (١) (روز مرہ برطانیہ) بے چیدہ تقریر ۔ (٢) بکواس ؛ بے سروپا گفتگو یا داستان ۔

Nomism : (n) شرع ؛ شریعت ؛ قانونیت ؛ کردار کی مذہبی یا اخلاقی بنیاد ۔

Nomistic : (a) شرعی ؛ اخلاقی قانون پر مبنی یا اس کے موافق ۔

Nomo - : جزو ترکیبی بمعنی "عرف" "قانون" ۔

Nomocracy : (n) (١) شرعی حکومت ؛ قانون شاہی ؛ وہ حکومت جو قانون کی بنا پر ہو ۔ (٢) کسی طبقہ میں قانون کی حکومت ۔

Nomogenesis : (n) نظریہ ؛ ارتقا جو ارتقائی تغیرکو نامیاتی فطرت کے بنیادی منظم ترتیب کا نتیجہ قرار دیتا ہے اور ماحولی اثرات کو نظر انداز کرتا ہے ۔

Nomogeny : (n) (حیوانیات) طبیعی تخلیق ۔

Nomographer : (n) قانون گزار ؛ قانون نگار ؛ مؤلف ؛ مصنف ؛ قانون ساز ؛ ماہر قوانین ؛ تدوین قانون کرنے والا ؛ تدوین قانون کا ماہر ؛ قانون سازی کا ماہر ۔

Nomographic : (a) قانون کی کتاب سے متعلق۔

Nomography : (n) (۱) قانون گزاری ؛ قانون ؛ تدوین قانون ؛ قانون نویسی ؛ قانون نگاری۔ (۲) رسالہ٭ قوانین۔ (۳) منطق قوت ارادی۔ (٤) قانون کا بیان تحریری شکل میں۔

Nomological : (a) علم قانون سے متعلق ؛ قانونی ؛ قانون جیسا۔

Nomology : (n) (۱) قواعد ذہنی کا علم ؛ علم نباتیات کا وہ حصہ جو عضویاتی تبدیلیوں کے قوانین کے متعلق ہے۔ (۲) استقرائی علم قانون یا قانونیات۔ (۳) منطق استقرائی۔

Nomothctic/-al : (a) (قانون) قانون ساز ؛ واضع قانون ؛ کلیاتی۔

-nomy : لاحقہ بہ معنی "اصول و قواعد" مثلاً Autonomy ــــ Economy۔

Non : مختلف لاطینی محاوروں کا پہلا لفظ۔

Non- : ایک سابقہ جو not کا مرادف ہے ، جن الفاظ کے پہلے آتا ہے ان میں نفی کے معنی پیدا کر دیتا ہے ، یہ سابقہ اسمائے افعال سے پہلے حسب ذیل معنی دیتا ہے : (۱) ترک فعل ؛ احتراز فعل۔ (۲) اسمائے تشخیص سے پہلے "غیر" کے معنی میں۔ (۳) اسمائے توصیفی سے پہلے "لا" کے معنی میں یعنی تعلق نہ رکھنے والا۔ (٤) صفات سے پہلے "غیر" یا "لا" کے معنی میں۔ (٥) بعض صفات سے پہلے نفی کے معنی میں نہیں بلکہ بے تعلقی کے معنی میں اردو میں لا سے یہ معنی بھی پیدا ہوتے ہیں مثلاً Non-effective۔ (٦) Adverb سے پلے "بے" "بلا" "بغیر" کے معنی میں جیسے Non-Contentiously وغیرہ۔

Non-/-nona : جزو ترکیبی بہ معنی نواں ؛ نو۔

Non-ability : (n) (۱) نا قابلیت ؛ نالائقی ؛ معذوری ؛ مجبوری۔ (۲) قانونی ناقابلیت ؛ خاص کر مقدمہ ؛ قانونی حیثیت سے شروع کرنے میں مجبوری ؛ معذوری۔

Non-absorbent : (a) (کیمیا) غیر جاذب۔

Non-access : (n) عدم امکان مباشرت شوہر کی غیر موجودگی کی وجہ سے ؛ (قانون) نارسائی۔

Non-agreement : (n) عدم مصالحت۔

Non-agricultural : (a) غیر زرعی ؛ زراعت سے الگ۔

Non-alignment : (n) غیر جانبداریت ؛ ناوابستگی۔

Non-appearance : (n) (قانون) عدم حاضری (خاص کر کسی عدالت میں) بہ حیثیت ایک فریق (مقدمہ) یا گواہ ؛ ایسی حاضری میں غفلت ؛ عدم پیروی ؛ غیر حاضری۔

Non-aquatic : (a) غیر آبی۔

Non-arcking/-arcing : (a) (بجلی) (دھات) والنیک ارک نہیں بنانے والا۔

Non-assumpsit : (n) (قانون) ایک قسم کی عذر داری جواب دہی یا ضمانت کے سلسلہ میں جس کے ذریعہ مدعا علیہ کی قسم کے وعدہ یا ذمہ داری سے انکار کرتا ہے۔

Non-attention : (n) (نفسیات) عدم توجہی۔

Non- availability : (n) عدم دستیابی۔

Non avenu : (a & n) غیر واقع شدہ ؛ جس کی نسبت فرض کر لیا جائے کہ واقع نہیں ہوا ؛ کالعدم۔

Non-bailable : (a) ناقابل ضمانت۔

Non-bank : (a) بینک کے علاوہ کسی دوسرے ذریعہ سے ہونے والا۔

Non-being : (n) خلا ؛ عدم وجود ؛ معدوم۔

Non-belligerent : (a & n) غیر مصافی (ملک)۔

Non-cereal : (a) غیر حبوبی۔

Non-centric : (a) غیر مرکزی۔

Non-claim : (n) (قانون) قانونی طور پر مقررہ مدت کے اندردعویٰ پیش کرنے میں ناکامی یا اس میں غفلت ؛ عدم ادعا ؛ لادعویٰ۔

Non-coll : (a) (روز مرہ) Non collegiate کا مخفف۔

Non-collegiate : (a) (۱) کسی کالج کا نہیں ؛ کالج سے غیر وابستہ طلبہ کی جماعت کا ؛ (یونیورسٹیوں میں) کسی کالج یا ہال سے غیر وابستہ ؛ عارضی طور پر یونیورسٹی کا ؛ جامعاتی نظام سے غیر وابستہ ؛ وہ طالب علم جو کسی کالج سے وابستہ نہ ہو۔ (۲) وہ جامعہ جس میں کالج نہ ہوں۔

Non-collegiate : (n) جس نے کسی کالج میں تعلیم و تربیت نہیں پائی ہو ؛ وہ جامعہ جس میں کالج نہ ہو ؛ غیر تدریسی جماعت کا رکن۔

Non-com : (بول چال) Non-commissioned officer کا مخفف۔

Non-combatant : (n) غیر محارب ؛ غیر فوجی لوگ ؛ وہ جس کا کام جنگ میں لڑنا نہ ہو۔

Non-commissioned : (a) (۱) غیر کمیشن والا بے کمیشن (افسر)۔ (۲) غیر درجہ دار (افسر)۔

Non-commissioned officer : (n) غیر کمیشن عہدہ دار ؛ بے کمیشن افسر۔

Non-committal : (n) کسی خاص نظریے کے اعتراف سے یا راہ عمل سے انکار ؛ اپنے آپ کو پابند نہ کرنا ؛ قطعی رائے نہ دینا۔

Non-committal : (a) غیر معترف ؛ مبہم ؛ محتاط ؛ غیر فیصلہ کن ؛ کسی بات کا خود کو پابند نہ کرنے والا ؛ کسی طرف سے قطعی رائے نہ دینے والا۔

Non-committal answer : (n) غیر فیصلہ کن جواب ؛ ایسا جواب جس میں کسی پہلو کی قطعی حمایت نہ ہو۔

Non-committally : (adv.) غیر معترف یا غیر پابند ہو کر؛ کسی طرف قطعی رائے نہ دے کر ؛ ابہام کے ساتھ۔

Non-communicant : (n) غیر جماعتی ؛ وہ شخص جو جماعت کے ساتھ عبادت نہ کرتا ہو ؛ جماعت سے نماز نہ پڑھنے والا ؛ وہ شخص جس نے انگلیسی کلیسا کی رسومات کے مطابق عبادت نہیں کی ؛ عشائے ربّانی میں شرکت نہ کرنے والا شخص ؛ عشائے ربانی کا تارک۔

Non-commuunicating : (n) عشائے ربّانی میں عدم شرکت۔

Non-compliance : (n) عدم تعمیل۔

Non-compos : (n) Non composmentis کا مخفف۔

Non-composmentis : (a) دیوانہ ؛ قوت ادراک سے محروم ؛ غیر صحیح الدماغ ؛ پاگل ؛ باؤلا۔

Non-compounder : (n) وہ جو کسی چیز میں شریک یا شامل نہ ہو ؛ (تاریخ) جیکوبائیٹ کا طبقہ جو انگلینڈ کے جیمس دوم کو بغیر کسی شرط کے دوبارہ تخت نشیں کرنا چاہتا تھا۔

Non-con : Nonconcormist کا مخفف۔

Non-concur : (v) نارضامندی کرنا ؛ اتفاق کرنے سے انکار کرنا۔

Non-condensing : (a) غیر تکثیفی انجن سے متعلق۔

Non-condensing engine : (n) غیر تکثیفی ؛ وہ اسٹیم انجن جس میں بخار کو سیال بنانے کا آلہ نہ ہو بلکہ وہ صرف شدہ اسٹیم کو فضا میں خارج کر دیتا ہو۔

Non-conductibility : (n) غیر موصل ہونے کی صفت یا حالت ؛ غیر موصلیت۔

Non-conducting : (a) جو حرارت یا برق کو منتقل نہ کر سکتا ہو ؛ غیر موصل ؛ غیر بادی۔

Non-conduction : (n) غیر موصل ہونا ؛ غیر بادی ہونا۔

Non-conductivity : (n) غیر موصلیت۔

Non-conductor : (n) (طبیعیات) غیر موصل ؛ غیر بادی۔

Non-confidence : (n) عدم اعتماد۔

Non-conform : (v) موافقت نہ کرنا۔

Non-conformance : (n) عدم مطابقت ؛ عدم موافقت۔

Non-conforming : (a) غیر مقلد ؛ کلیسا کے اصول و ضوابط سے منحرف ؛ سماج کے مروجہ اصول و رسوم کا مخالف یا منحرف۔

Non-conformism : (n) عدم موافقت کا اصول ؛ کلیسا کے اصول و ضوابط سے انحراف۔

Non-conformist : (a) دیکھو Non conforming

Non-conformist : (n) (۱) غیر مقلّد ؛ وہ پروٹسٹنٹ عیسائی جو کلیسائے انگلستان کا رکن نہ ہو ؛ غیر مقلد پروٹسٹنٹ۔ (۲) ایک مذہبی جماعت ــــ جو کلیسائے انگلستان سے علیحدہ ہو ؛ اس جماعت کا رکن۔ (عام) جو کسی کلیسا کے اصول و ضوابط کو نہیں مانتا ؛ سماج کے اصول و رسوم سے منحرف۔

Non-conformity : (n) (۱) کلیسا کے مقررہ اصول و ضوابط کی اتباع سے انکار۔ (۲) پروٹسٹنٹ غیر مقلدوں کا عقیدہ، عمل یا ان کی جماعت ؛ کسی اصول ، قاعدہ اور ضابطہ کو تسلیم کرنے سے انکار یا اس کا فقدان۔ (۳) عدم تقلید۔ (٤) عدم تعمیل۔ (٥) عدم مطابقت ؛ عدم موافقت ؛ عدم ہم آہنگی۔

Non-conjunction : (n) غیر جفتی۔

Non-conscious : (a) (نفسیات) غیر شعوری ؛ غیر ہوش مند۔

Non-contagion : (n) (طب) عدم سرایت ؛ عدم واگیری ؛ غیر معتدی ہونے کی حالت۔

Non-contagious : (a) (۱) غیر متعدی۔ (۲) غیر مُسری۔

Non-content : (n) وہ شخص جو دارالامراء میں کسی تجویز کے خلاف رائے دے ؛ منفی رائے دینے والا ؛ وہ جو راضی نہ ہو۔

Non-contradiction : (n) (منطق) عدم تردید ؛ عدم تناقض عدم تضاد؛ غیر تضاد۔

Non-cooperate : (v) تعاون نہ کرنا ؛ عدم تعاون کرنا۔

Non-cooperation : (n) عدم تعاون ؛ تحریک عدم تعاون۔

Non-cooperative : (a) عدم تعاون کا یا والا۔

Non-disjunction : (n) ناعلاحدگی۔

Non-dollar : (a) (۱) ایسا علاقہ جہاں ریاستہائے متحدہ امریکا کا ڈالر لین دین کے لئے استعمال نہیں ہوتا اور جہاں کے سکے عموماً ڈالر میں بدلے نہیں جاتے۔ (۲) غیر ڈالری۔

Non-dormant : (a) اُگنے والا ؛ غیر خوابیدہ ؛ غیر ساکت ؛ غیر نائم۔

Non-smoker : (n) وہ جو دھواں نہیں چھوڑتا ہے ؛ وہ جو سگریٹ وغیرہ نہیں پیتا ہے ؛ (نیز) وہ ریل گاڑی جس میں سگریٹ وغیرہ پینا ممنوع ہو۔

Non-dualism : (n) (۱) قدیم برہمنیت کا اصول کہ تمام اشیاء کی وحدت حقیقی ہے جبکہ ثنویت اور کثرت فریب مظاہر ہیں اور مادہ صرف مادی توانائی ہے جو تمام اشیاء کی داخلی کیفیت کے غیر جسمانی و روحانی اصل کا عارضی اظہار ہے۔ (۲) کائنات کے مختلف ثنوی نظریات میں سے کوئی ایک ؛ نظریہ' ثنویت۔

Non-durables/-durable goods : (n) (۱) صارفین کے سامان (جیسے غذا ، تیل ، کیمیاوی مصنوعات وغیرہ) جو نسبتاً تھوڑے وقت کے لئے خدمات انجام دیں اور جو ایک بار استعمال سے ختم ہو جاتے ہیں۔ (۲) ناپائیدا یا نا پائیدار سامان۔

Non-economic : (a) غیر اقتصادی ؛ اقتصادی اہمیت سے بے گانہ۔

Non-effective : (a) (۱) غیر مؤثر؛ ناکارہ۔ (۲) فوجی یا بحری خدمات کے لئے نااہل ؛ جس نے ہنوز محاذ جنگ پر کام کرنے کی سند نہ پائی ہو ؛ غیر سند یافتہ ؛ نااہل۔ (۳) غیر مؤثر ہونے سے متعلق۔

Non-effective : (n) سپاہی یا کشتی راں جو نااہلیت کی بنا پر دستیاب نہ ہو۔

Non-ego : (n) (فلسفہ) (ما بعدالطبیعیات) غیرانا ؛ ماسوائے انا ؛ معروضی انا کے سوائے تمام مخلوق۔

Non-egoistical : (a) غیر انا کا ؛ ماسوائے انا کا۔

Non-elastic : (a) غیر لچک دار ؛ غیر لوچ دار۔

Non-electric : (n) غیر برقی۔

Non-electrolyte : (n) ایک ایسی شے جیسے چینی یا بنزین) جس پر برقانے کا کوئی خاص اثر نہیں ہوتا اور اس لئے یہ بجلی کا بہت ہی معمولی موصل ہوتی ہے ؛ ایک غیر قطبی شے ۔

Non-ent/-ens : (n) ایسی شے جو موجود نہ ہو؛ غیر موجود شے ۔

Non-entanglement : (n) ناوابستگی ؛ متعلق ہونے سے علاحدگی ۔

Non-entitative/-entitive : (a) غیر موجود ۔

Non-entity : (n) (۱) عدم ؛ نیستی ۔ (۲) معدوم ؛ لاشے فرضی یا خیالی چیز ۔ (۳) بے حقیقت شے ؛ لاشے محض ؛ غیر اہم شے یا شخص ؛ صفر ۔

Non-entry : (n) عدم ورود ؛ عدم دخول ۔

Non-essential : (a) غیر ضروری ؛ غیر اہم ۔

Non-essential : (n) وہ چیز جو ضروری نہیں یا بہت اہمیت کی حامل نہیں ؛ غیر ضروری شخص یا شے ۔

Non est : دیکھو Next

Non est inventus : (n) "وہ نہیں ملا" ؛ (قانون) شیرف کا مقدمہ کے سلسلہ میں جواب جبکہ مدعا علیہ اس کے علاقہ میں موجود نہیں ہو ۔

Non-Euclidean/-ian : (n) (۱) (ہندسہ) غیر اقلیدسی ؛ وہ شخص جو ہندسہ کے کسی مسئلہ میں اقلیدس کی تقلید نہ کرے ۔

None-existence : (n) نیستی ؛ عدم ؛ نابودی ؛ لاوجود ؛ معدوم شے ۔

Non-existent : (a) لاوجود ؛ غیر موجود ۔

Non-existent : (n) معدوم ؛ نیست ؛ شے جس کا کوئی وجود نہ ہو ۔

Non-extant : (a) گم یا برباد ہو جانے سے غیر دستیاب ۔

Non-feasance : (n) ترک فعل ؛ جو کام (قانوناً) فرض ہے اس کو ترک کرنا ؛ غفلت ۔

Non-ferrous : (a) غیر آہنی ؛ ایسی دھاتوں سے متعلق جو آہنی نہیں ۔

Non-fibrous : (a) غیر ریشہ دار ۔

Non-fiction : (n) ادبی تصنیفات جو ناول اور افسانوں کے علاوہ ہوں ۔

Non-figurative : (a) تجریدی ؛ غیر معروضی ۔

Non-flammable : (a) غیر مشتعل ؛ جو آگ میں آسانی سے نہ جلے ؛ شعلہ ناپذیر ؛ نسوز ؛ ناقابل احتراق ۔

Non-flowering : (a) پھول نہ لگنے والا ؛ بے پھول والا ۔

Non-grata : (a) ناپسندیدہ ؛ ناخواندہ ؛ بُرا ۔

Non-gremial : (n) غیر مقیم رکن (کیمبرج یونیورسٹی کا) ۔

Non-human : (a) غیر انسانی ؛ جسے نوع انسانی سے تعلق نہ ہو ۔

Non-importation : (n) (۱) در آمد میں غفلت یا انکار ۔ (۲) دوسرے ملک سے در آمد کو روک دینا یا ممانعت کر دینا ۔

Non-importation agreement/- act : (n) ایسے قوانین یا معاہدے سے متعلق جن کی رو سے امریکی نو آبادیاتی حکومتوں نے ۱۷۶۸ء ۱۷۷۴ء تک برطانیہ عظمی اور اس کے نو آبادیات سے در آمدات پر پابندی عائد کر دی تھی ۔

Non-intercourse : (n) عدم مباشرت ؛ عدم معاملہ ؛ عدم تعلق ؛ (امریکن تاریخ) ۱۸۰۹ کا قانون جس کے تحت فرانس اور برطانیہ کے جہازوں کو امریکی بندرگاہ میں داخل ہونے کی ممانعت تھی ۔

Non-interference : (n) عدم مداخلت ؛ مداخلت سے انکار خاص کر سیاست میں ۔

Non-intervention : (n) عدم مداخلت ؛ بین الاقوامی سیاست میں منظم عدم مداخلت ؛ ایک ملک کا دوسرے ملک کے معاملات میں دخل نہ دینا ۔

Non-intrusion : (n) عدم دخول خاص کر اسکاچستان کے کلیسا میں ۔

Non-involvement : (n) مداخلت کرنے سے انکار یا اس کی حالت ؛ مداخلت ؛ عدم شمولیت ۔

Non-ionic : (a) قطبی ۔

Non-irrigated : (a) غیر سیراب ۔

Non-joinder : (n) (قانون) عدم شرکت (مقدمہ میں) عدم شمولیت بہ حیثیت فریق ۔

Non-jurancy : (n) Non-jurors (۲) ۔ Non-Juror (۱) ہونے کی حالت ۔ کا اصول ۔

Non-jurant : (a) Non-juror کی خصوصیات کا یا اس سے متعلق ۔

Non-jurant : (n) (تاریخ) وہ پادری جس نے ۱٦۸۹ء میں ولیم اور میری کی وفاداری کا حلف لینے سے انکار کر دیا تھا ؛ حلف سے انکار کرنے والا (خصوصاً وفاداری کے) ۔

Non-juring : (a) (تاریخ) حلف وفاداری لینے سے انکار کرنے والا ؛ Non-juror کی جماعت کا ۔

Non-juror/Nonjuror : (n) دیکھو Non-jurant

Non-jury : (n) ایسا مقدمہ جس میں جیوری کی ضرورت نہ ہو ؛ بلا جیوری (مقدمہ) ۔

Non-laying : (n) انڈے نہ دینے والی ۔

Non-legal : (a) غیر قانونی ۔

Non-legato : (adv. or adj.) موسیقی کی لہروں میں وقفہ کے ساتھ ۔

Non-legislative : (a) غیر قانون ساز ۔

Non-lethal : (a) غیر مہلک ۔

Non-life : (n) عدم حیات ۔

Non-linguist : (n) جو زبان کا ماہر نہ ہو ۔

Non-linguistic : (a) غیر لسانی ؛ خارجی زبان سیکھنے یا استعمال کرنے کی اہلیت نہ رکھنے والا ۔

Non-liquet : (n) غیر یقینی ہونے کی حالت بالخصوص قانون میں؛ روم کے جج کسی مشتبہ مقدمہ کے فیصلہ میں اس لفظ کو استعمال کرتے تھے ؛ کسی مشتبہ مقدمہ میں جیوری کا فیصلہ کہ مقدمہ کی کاروائی دوسرے دن تجویز کے لئے ملتوی کی جاتی ہے ۔

Non-liquid : (a) غیر مائع ۔

Non-literary : (a) غیر ادبی ۔

Non-literate : (a) (۱) ناخواندہ ؛ بے علم؛ ان پڑھ ۔ (۲) تحریری زبان کا فقدان ؛ معمولی صنعت و حرفت اور معمولی سماجی تنظیم کا حامل ۔

Non-literate : (n) ایسا شخص جس کی کوئی بھی تحریری زبان نہ ہو ؛ تحریری زبان سے ناواقف ۔

Non-living : (a) بے جان ؛ غیر جان دار ۔

Non-logical : (a) غیر منطقی جو عقلیت یا منطق پر مبنی نہ ہو ؛ جو بصیرت ، وجدان یا لا شعور پر مبنی ہو ؛ لا منطقی ۔

Non-luminous : (a) غیر تاباں ؛ غیر چمک دار ؛ جو روشن نہ ہو ۔

Non-magnetic : (a) غیر مقناطیسی ۔

Non-man : (n) غیر انسان ۔

Non-material : (a) غیرمادی ؛ روحانی ؛ تہذیبی ؛ ادرا کی ؛ جمالیاتی؛ تمدن کے ایسے پہلو سے متعلق جو زندگی کی بقا میں معاون نہ ہو ۔

Non-member : (n) غیر رکن ؛ جو رکن یا ممبر نہ ہو ۔

Non-member bank : (n) وہ بینک جو فیڈرل ریزرو سسٹم کا رکن نہ ہو ۔

Non-membership : (n) غیر رکنیت ؛ عدم رکنیت ۔

Non-metal : (n) غیر دھاتی عنصر ؛ وہ عنصر جو دھات میں نہیں ہے ؛ غیر فلزی عنصر ؛ وہ کیمیاوی عنصر (جیسے کاربن ؛ فاسفورس ؛ نائٹروجن ، آکسیجن ، سلفر ، کلورین ، آرگن) جو دھات میں شمار نہیں ہوتا کیونکہ اس میں دھات کی خصوصیات ظاہر نہیں ہوتیں۔

Non-metallic : (a) غیر فلزی ؛ غیر دھات کا ۔

Non-metallic : (n) کوئی معدنی شے یا کوئی دوسری قدرتی چیز جو دھات نکالنے کے لئے استعمال نہیں ہوتی۔

Non-migratory : (a) (حیوانیات) غیر مہاجر ؛ قیامی۔

Non-military : (a) غیر فوجی۔

Non-moral : (n) غیر اخلاقی ؛ جو اخلاق کی حد میں نہ آتا ہو ؛ جسے اخلاق سے تعلق نہ ہو ؛ لا اخلاقی ؛ اخلاقی شعور اور جبلت سے محروم۔

Non-morality : (n) غیر اخلاقیت۔

Non-natural : (a) (۱) غیر قدرتی ؛ غیر فطری۔ (۲) غیر طبیعی۔ (۳) جو فطری مفہوم کے مطابق نہ ہو ۔ (٤) وجدانی۔

Non-natural : (n) (جمع) (قدیم طب) چھ چیزیں جو صحت کے لئے ضروری ہیں مگر غلط استعمال سے یا ناگہانی طور پر مرض کا سبب بن جاتی ہیں جیسے ہوا ، گوشت اور مشروب ، سونا اور ٹہلنا ، حرکت اور آرام ، اخراج اور حبس و قبض ، ذہنی میلان یا چاہت ؛ ستّہ ضروریہ۔

Non-naturalism : (n) (۱) آرٹ کا ایک طرز جو فطری دنیا کی اشیاء و مظاہر کی ترجمانی سے گریز کرتا ہے ؛ تجریدی طرز۔ (۲) ایک اخلاقی نظریہ جو فطرت پرستی کے برعکس ہے خصوصاً وجدانیت۔

Non-nuturalist : (n) غیر فطرت پرستی کا طرفدار ؛ غیر قدرتی کا حامی۔

Non-necessity : (n) غیر ضروری ہونے کی حالت ؛ ضروری نہ ہونا ؛ عدم احتیاج۔

Non-nobis : (n) زبور میں ابتدائی کلمات حمد ؛ خدا کی مرحمتوں پر تشکر ("ہماری کوششوں کا نتیجہ نہیں" فتح و نصرت کو خدا کی طرف منسوب کرنا ہو تو یہ فقرہ استعمال کرتے ہیں)۔

Non-normative : (a) جو معیار پر مبنی نہ ہو ؛ خارجی۔

Non-obedience : (n) عدم اطاعت ؛ اطاعت و حکم کی بجا آوری میں غفلت۔

Non-observance : (n) (قانون) عدم پابندی۔

Non-observation : (n) عدم مشاہدہ۔

Non-obstante : (n) (۱) (قانون) کسی دفعہ کے اول دو کلمات جو سابقاً قوانین اور اسناد شاہی میں استعمال ہوتے تھے جس کی رو سے کسی کو کسی ایسے کام کی اجازت ملتی تھی جو عام قوانین کے لحاظ سے ممنوع ہوتا تھا۔ (۲) استثنائے قانونی۔

Non-occupancy right : (n) حق غیر دخیل کاری۔

Non-occupancy tenant : (n) (قانون) غیر دخیل کار آسامی۔

Non-parallel : (a) غیر متوازی۔

Non-parasitic : (a) غیر طفیلی خصوصاً جو طفیلی جراثیم سے واقع نہ ہو۔

Non-partisan : (a) غیر جانبدارانہ ؛ خارجی ؛ معروضی ؛ واقعی۔

Non-partisan : (n) جانب دار شخص۔

Non-partisanship : (n) غیر جانب داریت۔

Non-party : (a) کسی سیاسی جماعت سے غیر ملحق ؛ جو سیاسی جماعتوں پر مبنی نہ ہو ؛ لافریقی جو سیاسی جماعت کے منشا سے علاحدہ ہو۔

Non-pathogenic : (a) جو مرض پیدا نہ کرے ۔

Non-paymen (n) عدم ادائیگی ؛ ادائیگی میں غفلت ؛ ادا نہ ہونے کی حالت ؛ ادا نہ کئے جانے کی حالت ۔

Non-performance : (n) (۱) عدم تعمیل ؛ عدم انجام ؛ انجام دہی میں غفلت ۔ (۲) وعدے کو پورا کرنے میں غفلت یا ناکامی ؛ عدم ایفا (وعدہ) ۔ (۳) انجام نہ دیئے جانے کی حالت ۔

Non-periodic : (a) غیر مدتی ۔

Non-perishable : (a) جو ڈبے میں بند ہو زیادہ دنوں تک ٹھیک رہنے کے لئے ۔

Non-permanent : (a) غیر مستقل ؛ غیر دوامی؛ خصوصاً اقوام متحدہ کے چھ ریاستی ارکان میں سے کوئی ایک جو جنرل اسمبلی سے دو برس تک کی مدت کے لئے سلامتی کاؤنسل کے لئے منتخب ہوتے ہیں اور جو اپنی مدت صدارت کے معاً بعد انتخاب ثانی کے اہل نہیں ہوتے ۔

Non-placet/Non placet : (n) لاطینی بہ معنی "میں اسے پسند نہیں کرتا" یونیورسٹی اور کلیسائی اسمبلیوں میں منفی ووٹ دینے کا دستور ۔

Non-placet : (a) ایسے اسمبلیوں میں منفی ووٹ ؛ منفی رائے ؛ مخالف رائے ۔

Non-placet : (v) (۱) کسی تجویز کے لئے منفی ووٹ دینا ۔ (۲) کسی تجویز کو منفی ووٹ سے مسترد کر دینا ۔

Non plus ultra : (n) دیکھو Neplus ultra

Non-poisonous : (a) غیر سمّی ۔

Non-polar : (a) غیر قطبی ؛ شریک گرفتہ ۔

Non-political : (a) غیر سیاسی ؛ جو سیاسی جماعتوں کے مسئلے سے غیر متعلق یا غیر متاثر ہو ۔

Non-possumus : (n) ایک بیان یا جواب جس سے کسی معاملے میں عدم مداخلت سے معذوری کا اظہار ہو ۔

Non-pregnant : (a) غیر حاملہ ۔

Non-prescription drug/- medicine : (n) ایسی دوا یا ٹکیہ جو ڈاکٹر کے نسخہ کے بغیر خریدی جائے ۔

Non-principled : (a) غیر اخلاقی ۔

Non-productive : (a) (۱) غیر پیداواری ۔ (۲) غیر تخلیقی ۔

Non-professional : (n) غیر پیشہ وارانہ ؛ جو پیشہ ور نہ ہو ۔

Non-progressive : (a) رجعت پسند ؛ غیر ترقی پسند ۔

Non-proprietary : (a) غیر مالکانہ ۔

Non pros : (n) (قانون) Non-prosequitor کا مخفف ۔

Non-prosequitur : (n) مدعی کی عدم حاضری کی بنا پر اس کے خلاف مقدمہ کا فیصلہ ۔

Non-prossed : (a) (قانون) غیر حاضری کی بنا پر مدعی کے خلاف مقدمے کے فیصلے یا مدعی کے متعلق ۔

Non-protein : (n) غیر لحمیہ ؛ جو پروٹین نہ ہو ۔

Non-proven : (a) جو دلیل سے ثابت نہ ہوا ہو ۔

Non-provided : (a) غیر امدادی اسکول وغیرہ ۔

Non-pungent : (a) کند ۔

Non-regent : (n) پانچ سال یا پانچ سال سے کم کا ایم اے (آکسفورڈ اور کیمبرج) ۔

Non-regent : (a) معزول شدہ ریجنٹ ۔

Non-regulation : (n) (۱) (قانون) ہندوستان کے ان صوبوں کے متعلق جہاں معمولی قانون نافذ نہیں ۔ (۲) ضوابط کے نا موافق ۔

Non-religious : (a) (۱) غیر مذہبی ؛ سیکولر ۔ (۲) بے مذہب ۔

Non-representational : (a) تجریدی ؛ جو مظاہر فطرت یا خارجی

حقیقت کی نقالی نہ کرے ۔

Non-representative : (a) جو نمائندہ نہ ہو ؛ تجریدی ۔

Non-residence/-residency : (n) (۱) پادری کا حلقہ میں مقیم نہ ہونا؛ اپنے حلقہ یا عہدہ سے پادری کی غیر حاضری ۔ (۲) غیر اقامت پذیری ؛ غیر سکونت پذیری ۔

Non-resident : (a) (۱) غیر مقیم پادری ؛ وہ پادری جو اپنے فرائض کی ادائیگی کے لئے اپنے ٹھکانے پر نہ رہتا ہو ۔ (۲) مجرمانہ طور پر اپنی جاگیر سے غیر حاضر رہنے والا ۔ (۳) اپنے حلقہ میں نہ رہنے والا ؛ کسی خاص جگہ پر رہنے والا ؛ غیر مقیم ۔

Non-resident : (n) غیر مقیم شخص ؛ جو اپنے حلقہ میں نہ رہتا ہو ۔

Non-residential : (a) غیر اقامتی (خصوصاً کالج یونیورسٹی وغیرہ) ۔

Non-resistance : (n) عدم مقاومت ؛ (تاریخ) سترھویں صدی کا یہ اصول کہ حاکم کے حکم کی مخالفت نہ کی جائے خواہ وہ حکم ناجائز ہی کیوں نہ ہو ؛ عدم مقاومت کا اصول یا طریقہ کار ۔

Non-resistant : (n) عدم مقاومت کے اصول یا پروگرام پر عمل کرنے والا ؛ حاکم کے حکم کی مخالفت نہ کرنے والا ؛ اس خیال کا حامل کہ تشدد کا مقابلہ طاقت سے کبھی نہیں کرنا چاہیے ۔

Non-resistant : (a) عدم مقاومت کرنے والا ؛ ناقابل مقاومت ۔

Non-resisting : (a) حاکم کے حکم کی مخالفت نہ کرنے والا ؛ غیر مقاوم ۔

Non-revenue : (a) (۱) غیر مالیاتی ۔ (۲) حالیہ لگان سے الگ ۔

Non-rhythmic : (a) غیر ہم آہنگ ۔

Non-rigid : (a) گیس کے دباؤ سے شکل اختیار کرنے والا ۔

Non-sapiens : (a) ان ناپید انسانوں سے متعلق جو موجودہ انسان سے عموماً مختلف تصور کئے جاتے ہیں ۔

Non-school : (a) (۱) غیر اسکولی ۔ (۲) اسکول سے غیر وابستہ ۔

Non-scientific : (a) غیر سائنٹفک ؛ جو تحقیقات پر مبنی نہ ہو ؛ جو سائنس کے اصول یا طریقہ کار کے مطابق نہ ہو ۔

Non-scientist : (n) غیر سائنس داں ؛ جو سائنس سے بے بہرہ ہو ۔

Non-seasonal : (a) غیر موسمی ۔

Non-sectarian : (a) غیر فرقہ وارانہ ؛ جو کسی خاص فرقہ یا کسی مذہبی جماعت کے لئے مخصوص نہ ہو ۔

Non-segregated : (a) غیر علاحدہ شدہ ؛ جو الگ کیا ہوا نہ ہو ۔

Non-segregation : (n) بڑی جماعت یا حلقہ سے خصوصاً افراد یا گروہ کی غیر علاحدگی ۔

Non-selective : (a) غیر انتخابی ۔

Non-self-governing : (a) غیر خود مختار ؛ محکوم ۔

Non-sensitive : (a) غیر اثر پذیر ؛ غیر سریع التاثیر ۔

Non-sequitur : (n) غیر منطقی نتیجہ ؛ نتیجہ جو قضیوں سے اخذ نہیں ہوتا ۔

Non-settler : (n) گھریلو جانور (جیسے گائے) جو لگاتار گابھن نہ ہو ۔

Non-significant : (a) غیر اہم ۔

Non-sked : (n) ہوائی جہاز کی سروس جو باقاعدہ وقت کے علاوہ ہو اور کم کرایہ پر ہو ۔

Non-skid : (a) نہ پھسلنے والا (ٹائر وغیرہ) ۔

Non-smoker : (n) وہ شخص جو سگریٹ نہ پیتا ہو ۔

Non-social : (a) غیر سماجی ؛ غیر نوعی ؛ جو دوسروں سے تعلق نہ رکھے ۔

Non-society/-union/-unionist : جو کسی انجمن کا رکن نہ ہو ؛ غیر

جماعتی ؛ (وہ شخص) جو مزدوروں کی کسی انجمن کا رکن نہ ہو۔

Non-specialist : (n) جو کسی علم میں متخصص نہ ہو۔

Non-specific : (a) غیر مخصوص ؛ عام ؛ خصوصاً وہ کسی خاص وجہ سے پیدا نہ ہو۔

Non-staining : (a) بد رنگ نہ ہونے والا ؛ دھبا نہ پڑنے والا۔

Non-standard : (a) (۱) غیر مَعیاری۔ (۲) (زبان کے لئے) غیر فصیح ؛ قواعد ؛ تلفظ ؛ انتخاب لفظ میں تعلیم یافتہ جماعت سے الگ۔

Non-stock : (a) جو منافع کے لئے نہ ہو۔

Non-stop : (a) مسلسل ؛ کسی وقفہ کے بغیر ؛ بغیر مداخلت۔

Non stop : (adv.) بغیر کسی وقفہ کے۔

Non-subjective : (a) غیر داخلی ؛ معروضی۔

Non-subscriber : (n) (۱) ذمہ داری قبول کرنے سے انکار کرنے والا ؛ کسی عقیدہ سے انکار کرنے والا ؛ مرتد۔ (۲) چندہ ادا نہ کرنے والا ؛ نادہندہ (چندے کا)۔

Non-subscription : (n) حمایت یا تائید سے انکار ، مذہبی عقیدہ قبول کرنے سے انکار۔

Non-substantial : (a) (فلسفہ) غیر اصلی ؛ غیر حقیقی ؛ غیر واقعی۔

Non-substantialism : (n) دیکھو Nihilism ؛ یہ نظریہ کہ موجودات و مظاہر غیر حقیقی ہیں۔

Non-substantialist : (n) دیکھو Nihilist

Non-such : None such کا متبادل۔

Non-sugar : (n) ایک شے جو چینی نہیں ہے خصوصاً اگلیکون ؛ غیر شکری۔

Non-support : (n) مدد کا فقدان ؛ عدم حمایت۔

Non-surgical : (a) غیر جراحی۔

Non-syllabic : (a) غیر ہجائی ؛ کسی ہجا میں ایک مصوت کا دوسرے مصوت کے مقابلہ میں کم نمایاں ہونا۔

Non-technical : (a) غیر تکنیکی ؛ جو ٹیکنک یا ٹیکنیکل علوم سے متعلق نہ ہو ؛ کسی خاص پیشہ یا سائنس کی اصطلاح استعمال نہ کرنے والا ؛ عامی کے لئے قابل فہم زبان میں تحریر۔

Non-temporal : (n) غیر دینوی ؛ غیر زمانی ؛ غیر زمینی۔

Non-tenure : (n) (قانون) (قدیم) عدالت کی صحیح کاروائی کے جو اب میں مدعا علیہ کی یہ عذرداری کہ وہ کوئی زمین نہیں رکھتا۔

Non-toxic : (a) غیر سَمّی ؛ غیر زہر آلود۔

Non-traditional : (a) غیر روایتی ؛ جو روایت کے مطابق نہ ہو۔

Non-uniform : (n) جو یکساں نہ ہو ؛ غیر یکساں۔

Non-uniformist : (n) وہ شخص جس کا عقیدہ ہے کہ زمین کے اندر ایسے شدید انقلابات ہوئے ہیں جو اب ظہور پذیر نہیں ہوتے۔

Non-uniformity : (n) عدم موافقت ؛ عدم یکسانیت۔

Non union : (a) (۱) مزدوروں یا کاریگروں کی انجمن سے غیر وابستہ۔ (۲) مزدوروں کی انجمن سے غیر وابستہ لوگوں کا تیار کیا ہوا۔

Non-union : (n) انجمن کی کمی ؛ متحد نہ ہونا خصوصاً شکستہ ہڈی کے اجزاء کا متحد نہ ہونا۔

Non-unionism : (n) مزدوروں کی انجمن سے عدم وابستگی کا اصول؛ ایسے نظریات یا اصول یا طریقہ کار جو مزدوروں کی انجمن کی حمایت نہیں کرتا۔

Non-unionist : (n) جو مزدوروں یا کاریگروں کی انجمن سے غیر وابستہ ہو۔

Non-user : (n) (قانون) جو اپنے حق سے استفادہ نہ کرے ؛ جو حق سے استفادہ میں غفلت برتے ؛ جس کی وجہ سے حق باطل ہوجائے ۔

Non-user : (n) غیر صارف۔

Non-valent : (a) غیر گرفتہ ؛ صفر گرفتہ ۔

Non-vascular : (a) (تشریح) غیر عروقی ؛ رگوں سے محروم ؛ غیر رگ دار۔

Non-venomous : (a) غیر سمّی ؛ غیر زہر آلود ۔

Non-verbal : (a) غیر لفظی ؛ غیر زبانی ؛ جس میں زبان سے استفادہ کی ضرورت نہ ہو۔

Non-verbal test : (n) غیر لفظی امتحان ؛ زبانی امتحان۔

Non-viable : (a) (حیوانیات) ناقابل حیات ۔ (نباتیات) غیر ثابت ۔

Non-vintage : (a) بے تاریخ ؛ غیر مورّخ جو عموماً معیار کے مطابق ہو (خصوصاً شراب وغیرہ) ۔

Non-violence : (n) عدم تشدد ؛ عدم تشدد کا نصب العین۔

Non-violent : (a) پرامن غیر متشدد ؛ جو تشدد سے نہ ہو۔

Non-volatile : (a) بے پروالی (چڑیا) ؛ ناپرّاں ؛ نہ اڑنے والی ؛ جو اڑ نہ سکے ۔

Non-voluntary : (a) (نفسیات) غیر ارادی ؛ غیر رضاکارانہ ۔

Non-voluntary attention : (n) (نفسیات) غیر ارادی توجہ ۔

Non-voting : (a) ووٹ کا حق استعمال نہ کرنے والا ؛ جو ووٹ کا حقدار نہ ہو۔

Non-war : (n) غیر جنگی جو فوجی کاموں کے لئے نہ ہو۔

Non-worker : (n) (۱) کام نہ کرنے والا ۔ (۲)جو ملازمت نہ کرے ۔

Non-zero : (a) غیر صفر ؛ جس میں صفر واقع نہ ہو۔

Nonacademic : (a) (۱) غیر علمی ؛ غیر ادبی۔ (۲) ٹیکنیکل ؛ پیشہ وارانہ ؛ عملی ۔ (۳) عملی زندگی ؛ فضا یا سرگرمی سے غیر متعلق۔

Nonacceptance : (n) عدم قبولیت ؛ عدم منظوری ؛ عدم تسلیم۔

Nonage : (n) مقررہ عمر سے کم عمر ہونے کی حالت ؛ کم عمری کی قانونی مدت ؛ ناپختگی ؛ ابتدائی منزل ؛ زمانہ نا بالغی ؛ مدت نابالغی (مجازاً بھی مستعمل) ۔

Nonage : (n) متوفی کے منقولہ جائداد یا سامان کا نواں حصہ جو کبھی پادری کو دیا جاتا ہے ۔

Nonagenarian : (n) پیر نو عسالہ ؛ نوے سال کی عمر کا یا نوے اور سو کے درمیان کا بوڑھا ۔

Nonagenarian : (a) نوے یا تقریباً سو برس کا ۔

Nonagesimal : (a) (علم النجوم) تِسعینی ڈگری ؛ نوے ڈگری۔

Nonaggression : (n) عدم جارحیت۔

Nonagon : (n) (ہندسہ) نو زاویے والی ایك شکل ؛ نو ضلعی شکل۔

Nonane : (n) (کیمیا) ہائیڈرو کاربن (C9 H2o)۔

Nonaqueous : (a) پانی کے علاوہ کسی دوسرے مائع کی خصوصیت رکھنے والا ؛ پانی کے علاوہ کسی دوسرے مائع سے تیار شدہ یا اس کے ذریعہ تیار شدہ۔

Nonary : (a) (۱) (ریاضیات) (طریق شمار) تِسعی ؛ جس کا شمار دہائی کی بجائے نو کے حساب سے کیا جائے ۔

Nonary : (n) نو کا مجموعہ ۔

Nonary scale : (n) پیمانہ ٔ تِسعی۔

**Nonassessment : (n)** (اسٹیاستیات) عدم التشخیص۔

**Nonce : (n)** موجودہ وقت یا موقع ؛ مورد خاص۔

**At the very nonce :** اسی موقع پر ؛ اسی وقت۔

**For the nonce :** (روز مرہ) صرف ابھی کے لئے ؛ فی الحال۔

Nonce use : (n) خاص وقتی استعمال۔

**Nonce word : (n)** وہ لفظ جو محض ایک موقع کے لئے استعمال کیا جائے۔

**Nonchalance : (n)** ٹھنڈا پن ؛ بے جوش ؛ بے پروائی ؛ سرد مہری ؛ بے تعلقی ؛ بے توجہی۔

**Nonchalant : (a)** ٹھنڈے دل کا ؛ بے جوش ؛ بے پروا ؛ بے تعلق ؛ بے توجہ۔

**Nonchalantly : (adv.)** ٹھنڈے دل سے ؛ بے پروائی سے ؛ سرد مہری سے۔

Nonchalantness : (n) سرد مہری ؛ بے پروائی ؛ بے توجہی ؛ عدم توجہی ؛ سہل انگاری ؛ سستی۔

Nonclinical : (a) (طب) غیر سریری۔

Noncognisable : (a) (قانون) ناقابل دست اندازی۔

Nonda/- plum : (n) (۱) آسٹریلیا کے ایک درخت کا پھل جو کھایا جاتا ہے اور آلو بخارا سے ملتا جلتا ہوتا ہے۔ (۲) اس درخت کا نام۔

**Nondescript : (a)** (۱) نہ اِلّا اُلّذی نہ اُلّا اُلّتی ؛ ملا جلا ؛ ادھا تیتر ادھا بٹیر۔ (۲) جو ہنوز بیان نہ کیا گیا ہو۔ (۳) عجیب جو آسانی بیان نہیں کیا گیا۔ (٤) آدمی یا چیز جو کسی مخصوص طباعت اور زمرہ میں نہ ہو۔

**Nondo : (n)** شمالی امریکہ کا لمبا قد آور پودا ؛ چھتر دار پودا۔

**None : (pron.)** کوئی نہیں ؛ ایک بھی نہیں ؛ کچھ میں سے ایک بھی نہیں ؛ کوئی آدمی نہیں ؛ کوئی دوسرا آدمی نہیں۔

**None : (n)** کوئی نہیں ؛ کوئی بھی نہیں۔

**None : (adv.)** کسی طرح بھی نہیں ؛ کسی حد تک نہیں ؛ کسی ذریعہ سے نہیں ؛ بالکل نہیں۔

None : (n) (۱) مذہبی ساعت جو قدیم رومن مشرقی حساب سے نواں گھنٹہ ہے۔ (۲) مذہبی عبادت جو پہلے ۳ بجے دن تھی اور اب رومن کیتھولک گرجاگھروں میں کسی قدر پہلے ادا کی جاتی ہے۔

Nones : (n) (۱) (قدیم روما) مارچ ، مئی ، جولائی اور اکتوبر کی ساتویں تاریخ اور باقی مہینوں کی پانچویں تاریخ۔ (۲) عیسائیوں کی عبادت جو ابتداً سہ پہر میں ہوتی تھی لیکن بعد میں اس سے کچھ پہلے ہونے لگی۔

Nonesuch : (a) بے جوڑ ؛ بے مقابل چیز ؛ بے نظیر ؛ بے مثال ؛ بے ہمتا ؛ بے مثل ؛ لاثانی ؛ اسوۂ کامل ؛ نمونہ۔

Nonesuch : (n) بے نظیر آدمی ؛ آدمی جس کا کوئی مد مقابل نہ ہو ؛ تیز سرخ رنگ کا پھول دار پودا ؛ ایک قسم کی نارنگی۔

Nonet : (n) (موسیقی) نو آواز یا نو آواز کی ترکیب ؛ نو نغری آواز ؛ نو سازوں کا مجموعہ ؛ نو آدمیوں کے بجانے کا نغمہ۔

Noni : (n) ہندوستانی شہتوت۔

Nonillion : (n) دس لاکھ کی نویں قوت ؛ وہ رقم جس میں ایک کے ہندسہ پر ٥٤ صفر ہو ؛ (امریکی استعمال میں) ایک ہندسہ پر ۱۰۰۰ صفر۔

Nonius : (n) ریاضی کے آلات میں درجہ بندی کرنے کا اسکیل ؛ کسر پیما (اس کی جگہ اب Vernier استعمال ہوتا ہے)۔

Nonoic : (a) (کیمیا) شحمی ترشے کا نواں سلسلہ۔

Nonpareil : (a) بے مثال ؛ بے نظیر ؛ لاثانی ؛ یکتا ؛ بے ہمتا۔

Nonpareil : (n) (۱) بے مثال شخص ؛ کوئی انوکھی چیز۔ (۲) چاکلیٹ

**Nook : (n)** (۱) مربع یا زاویہ دار چیز کا گوشہ ؛ گوشہ ؛ کونا ؛ الگ تھلگ جگہ ؛ کنج عزلت ۔ (۲) زمین کا گوشہ ؛ مثلث نما کھیت ؛ میدان یا جگہ ۔ (۳) دو دیواروں یا دیواروں جیسی اشیاء کے اتصال سے بنا ہوا اندرونی زاویہ ؛ کمرہ یا کسی گھرے ہوئے مقام کا گوشہ ۔ (٤) چھوٹا یا بیرونی گوشہ ۔ (٥) فطری مناظر کے درمیان الگ تھلگ اور محفوظ جگہ ۔ (٦) چھوٹی اور محفوظ گھاٹی ۔ (۷) کسی ملک یا دنیا کا بیرونی اور دور دست حصہ ۔

**Nook-shotten : (a)** زاویہ دار ؛ کثیرالزاویہ ۔

**Nook window : (n)** آتش دان کے بغل والے کمرے کے گوشے کی کھڑکی ۔

**Nooked : (a)** (خصوصاً روز مرہ) گوشہ دار ؛ زاویہ دار ۔

**Nookery : (n)** کمرہ ؛ گرم اور آرام دہ کمرہ ۔

**Nooklet : (n)** گوشہ ۔

**Nookrib : (n)** (تعمیرات) محراب کے گوشہ کی کمانی ۔

**Nookshaft : (n)** (تعمیرات) محراب کے اندرونی زاویہ سے لگایا ہوا چھڑ ۔

**Nooky : (a)** گوشے سے بھرا ہوا ؛ گوشہ نما ۔

**Nooky : (n)** (۱) مباشرت ۔ (۲) عورتوں کی اندام نہانی ؛ فرج ۔

**Noological : (a)** ذہن شناسی سے متعلق ؛ عقلیات سے متعلق ۔

**Noologist : (n)** علم دماغی یا ذہنی کا ماہر ؛ عقلیات کا ماہر ؛ جو خیالات کا منبع دماغ کو قرار دیتا ہے تجربے کو نہیں ۔

**Noology : (n)** عقلیات ؛ ذہن شناسی ۔

**Noon : (n)** (۱) دوپہر ؛ نیم روز ؛ نصف النہار ؛ دن کے بارہ بجے ؛ مجازاً دن کا بہت اہم وقت ۔ (۲) حد اعلیٰ ؛ انتہائی مقام ؛ منتہا ۔ (۳) نیم شب ۔

**Noon : (v)** (۱) دوپہر کو آرام کرنا یا قیلولہ کرنا ۔ (۲) دوپہر کے کھانے کے لئے رک جانا یا اس میں شریک ہونا ۔ (۳) منتہا کو پہنچنا ؛ کمال حاصل کرنا ۔

**Noon flower : (n)** دیکھو Goat's beard ؛ ایک قسم کا پھول ۔

**Noon of night : (n)** نیم شب ؛ آدھی رات ۔

**Noon light : (n)** دوپہر کے وقت کی روشنی ؛ دن کی سب سے زیادہ چمک دار روشنی ۔

**Noon-stead : (n)** (خصوصاً روز مرہ) دوپہر کے وقت سورج کا مقام ۔

**Noon-tide : (n)** (۱) دوپہر کا وقت ؛ نیم روز ۔ (۲) (مجازاً) نیم شب ؛ آدھی رات ؛ آدھی رات کو چاند کا مقام ۔ (۳) (مجازاً) کسی چیز کا نقطۂ عروج ۔

**Noon-time : (n)** دوپہر کا وقت ؛ نیم روز ۔

**Noonday : (n)** دوپہر کا وقت ۔

**Nooning : (n)** (۱) دوپہر کا وقت ۔ (۲) دوپہر کا کھانا ۔ (۳) دوپہر کا قیلولہ ۔ (٤) دوپہر کے وقت کا وقفہ خاص کر آرام یا کھانے کے لئے ۔

**Noose : (n)** پھندا ؛ سرک پھندا ؛ پھانسی ؛ سرک پھانسی ؛ کمند ؛ جال ؛ بند ؛ (مجازاً) عقد ؛ شرعی عقد ؛ نکاح ؛ بندھن ۔

**Running noose : (n)** سرک پھندا ؛ پھرکوانسی ۔

**Noose : (v)** پھانسی دینا ؛ پھانسی دے کر مار ڈالنا ؛ پھندے میں پھنسا کر پکڑنا ؛ پھندا لگانا ؛ پھنسانا ؛ پھانسنا ؛ جال میں پھنسانا ؛ دام میں پھانسنا ؛ اسیر کرنا ؛ قید کرنا ؛ صید کرنا ؛ پھندا ڈالنا؛ لپیٹنا ؛ رسّی کو گردن کے گرد لپیٹنا ۔ (۲) پھندا بنانا ؛ پھندا لگانا ؛ پھندے کی طرح ترتیب دینا ۔

**Nopal : (n)** (امریکی) ناگ پھنی ؛ اس پودے کی کھیتی جس میں Cochineal کیڑے پرورش پاتے ہیں ۔ (۲) اس جنس کا ایک پودا ؛ کانٹے دار ناشپاتی ۔

**Nopalry/-erty : (n)** امریکی ناگ پھنی کی کھیتی جس میں Cochineal کیڑے پرورش پاتے ہیں ۔

Nope : (n) ایک خوب صورت چونچ والی خوش آواز چڑیا ؛ دیکھو Bull finch ۔

Nope : (adv.) No کا امریکی تلفظ بہ معنی "نہیں" ۔

Nor : (conj.) نہ ............... نہ ۔

Nor : (conj.) بہ نسبت ۔

Nor : North کا مخفف ۔

Nor cards/No flowers : جنازے میں شرکت کے لئے اطلاعی خطوط نہیں بھیجے گئے ہیں ؛ قبر پر چڑھانے کے لئے پھول نہیں پہنچے ۔

Nor-west : (a & n) North-west کا مخفف ۔

Nor-wester : (n) (۱) North-wester کا مخفف ۔(۲) شمالی مغربی ہوا یا آندھی ۔ (۳) تیز شراب کا ایک ساغر ۔ (٤) موم جامے کا ہیٹ یا ٹوپ ۔

Noradrenaline : (n) ایک أمید (HO)2 C2 H3 CHOH - (Amide) CH2 NH2 متعلق بہ بر گردوی مادہ (Ardrenaline) جس میں میتھائل گروپ کی بجائے ہائیڈروجن اٹیم ہوتا ہے ؛ خصوصاً چَپ گرداں شکل ۔

Norbertine : (n) پری مانٹیزی سلسلے کا رکن (پری مانٹیز فرانس میں ۱۹۱۹ء میں قائم شدہ راہبوں کا ایک سلسلہ) ۔

Norbertine : (a) پری مانٹیزی سلسلہ کا یا اس سے متعلق ۔

Nordenfelt : (n) سویڈن کے ایک انجینئر کا نام جس نے ایک قسم کی مشین گن ایجاد کی تھی ۔

Nordhausen : (n) وسط جرمنی کا ایک شہر جہاں گندھک کا ترشہ پہلی بار تیار ہوا تھا ۔

Nordhausen acid : (n) ایک بھاری روغنی مائع جس میں گندھک کا ترشہ ہوتا ہے اور پانی سے شدت کے ساتھ رد عمل پیدا کرتا ہے اور اس رد عمل کے ساتھ ہی حرارت خارج ہوتی ہے اس کا استعمال پٹرول صاف کرنے میں ہوتا ہے ۔

Nordic : (a) شمالی جرمنی کے لوگوں کی طرح کا یا اس سے متعلق جو اسکینڈینیویا اور شمالی برطانیہ کے باشندوں کی وضع کے ہوتے ہیں ۔

Nordic : (n) (۱) شمالی جرمنی کے لوگ ۔ (۲) ناروے ، سویڈن ، ہالینڈ ، آئس لینڈ یا فن لینڈ کی اقوام کا کوئی فرد ۔

Nordicism : (n) (۱) فرضی نارڈی گروہ اور اس کی تہذیبی صلاحیتوں کی برتری کا اصول یا عقیدہ ۔ (۲) اس فرضی گروہ کے مخصوص اوصاف ۔

Nordicist : (n) نارڈی گروہ کی برتری کا طرف دار ۔

Norfolk : (n) انگلستان کے ایک ضلع کا نام جو وہاں کی غیر معمولی اور مخصوص چیزوں سے منسوب ہے ۔

Norfolk : (a) برطانیہ کے ضلع نورفوک کا یا اس سے متعلق ؛ نورفوکی طرز یا اسٹائل کا ۔

Norfolk capon : (n) لال رنگ کی ہیرنگ مچھلی ۔

Norfolk dumpling / -turkey : (n) نورفوک کا باشندہ ۔

Norfolk howard : (n) (عامیانہ) کھٹمل ۔

Norfolk island : (n) جنوبی بحرالکاہل کے ایک جزیرے کا نام ۔

Norfolk (island) pine : (n) صنوبر کی ایک قسم جو جزیرہ فوک لینڈ میں پائی جاتی ہے ۔

Norfolk jacket : (n) ایک ڈھیلا ڈھالا جیکٹ کمر بند یا پٹکے ساتھ ۔

Norfolk plover : (n) ایک قسم کا طیر باراں ؛ زقزاق ؛ لمبی ٹانگوں والی آبی چڑیا جو جھنڈ میں رہتی ہے ۔

Noria : (n) اسپین اور مشرقی ممالک میں پانی نکالنے کی ایک خاص ترکیب جس میں متعدد بالٹیوں کو ایک گردش کرنے والی زنجیر سے باندھ کر پانی نکالتے ہیں ؛ رہٹ ؛ آب کش چرخی ؛ ناعورہ ۔

Norimon : (n) ایک قسم کی جاپانی ڈولی یا پالکی ۔

Norse : (n) (۱) ناروی ؛ ناروے کا باشندہ ؛ ناروژی ۔ (۲) ناروے کی زبان یا بولی ۔ (۳) جرمنی زبان کی اسکانڈیوی جماعت ۔

Norse : (a) ناروے یا اس کی زبان سے متعلق ۔

Old norse : (n) ناروے اور اس کی کالونی کی زبان (۱٤ ویں صدی کی) ۔

Norseland : (n) ناروے ؛ نارویستان ۔

Norseman : (n) ناروے کا باشندہ ۔

Norsk : (a) دیکھو Norse

Norski/Norskie/Norsky : (n) ناروژی یا ناروژی امریکی ۔

Norte : (n) باد شمال خصوصاً میکسیکو یا وسط امریکا میں ۔

North : (adv.) شمال میں یا شمال کی جانب ۔

North : (a) شمالی ؛ شمال کا ؛ شمال کی طرف کا ؛ جو شمال کی طرف واقع ہو ؛ شمال رُخ ؛ شمالی طرز کا ؛ باد شمالی کا ۔

North : (n) (۱) شمالی ؛ اُتّر ۔ (۲) کسی علاقے یا ملك کا شمالی حصہ ۔ (۳) ملك شمالی (یورپ کا) ۔ (٤) (امریکا) شمالی ریاستیں ۔ (٥) بادِ شمال (شعر میں) (جمع میں) باد شمال ۔

North : (v) شمال کی طرف حرکت کرنا ۔

North about : (adv.) (بحری) شمالی راستہ سے خاص کر اسکاٹ لینڈ کے شمال کے چاروں طرف سے ؛ شمال کی طرف ۔

North African : (a) (۱) شمالی افریقہ کا یا اس سے متعلق یا اس کی خصوصیات کا حامل عموماً مراکو ، الجیریا ، تیونس ، لیبیا اور مصر کے لئے مستعمل ۔ (۲) شمالی افریقی باشندوں کا یا ان سے متعلق ۔

North American : (n) ریاستہائےمتحدہ امریکا کا باشندہ جو میکسیکو ، وسط امریکا ، ویسٹ انڈیز اور جنوبی امریکا کے باشندوں سے مختلف ہوتا ہے ۔

Normo - : دیکھئے Norm۔

Normoblast : (n) معمولی سائز کے سرخ خون کے غیر بالیدہ ذرات جو مغز عظم میں موجود ہوتے ہیں لیکن خون کی کمی کی حالت میں خون میں نظر آتے ہیں ۔

Normochromia : (n) سرخ خون کے ذرات کی ایسی حالت جبکہ دوسری خامیوں کے باوجود ان میں ہیمو گلوبین کی نارمل مقدار موجود ہوتی ہے ۔

Normochromic : (a) (۱) (خون کے لئے) نارمل رنگ رکھنے والا ۔ (۲) (کم خون کے لئے) سرخ خول کے ذرات میں ہیمو گلوبین کی مقدار کم نہ ہو سرخ جسیمہ میں نارمل رنگ ہو ۔

Normocyte : (n) سرخ خون کے ذرات جو سائز ہیمو گلوبین کے لحاظ سے نارمل ہوں ۔

Normocytic : (a) (۱) (خون کے لئے) ایسے سرخ جسیمے کا حامل جو سائز اور ہیمو گلوبین کے لحاظ سے نارمل ہوں ۔ (۲) (فقرالدّم کے لئے) گردش کرنےوالے خون میں سرخ جسیمے کی تعداد میں کمی واقع ہونے والا ۔

Normosplanchnic : (a) معیاری بدن؛ جس کے جسم کی ساخت اوسط یا درمیانہ ہو ۔

Normotension : (n) جس کے خون کا دباؤ معمول پر ہو ۔

Normotensive : (n) نارمل فشار خون والا آدمی ۔

Normotensive : (a) خون کا ایسا دباؤ رکھنے والا جو خاص عمر اور اس جماعت میں پایا جائے جس سے وہ تعلق رکھتا ہے ۔

Norn : (n) (اساطیر) (اسکینڈی نیویا) تقدیر کی دیوی ؛ نازن ۔

Norna : (n) Norn کی لاطینی شکل ۔

Norroy : (n) کالج آف آرمس کے پانچ نقیبوں میں سے تیسرے نقیب کا لقب جس کا دائرہ اختیار دریائے ٹرنٹ (Trent) کا شمالی علاقہ تھا ۔

North Arabic : (n) سامی النسل زبانوں کی جماعت جو شمال اور وسط عرب میں چوتھی صدی عیسوی سے بولی جاری ہے اور جو کلاسیکی اور جدید عربی زبان کی اساس قرار دی جاتی ہے ۔

North-bound : (a) شمال رو ؛ شمال رخ ؛ شمال کی طرف جانے والا ۔

North Briton : (n) اسکاٹ لینڈ کا ایک باشندہ ۔

North country : (n) کسی ملک کا شمالی حصہ خصوصاً برطانیہ کا ؛ جانب شمال ۔

North-country man : (n) شمالی برطانیہ کا باشندہ ۔

North-east : (adv.) شمال مشرق کی جانب ۔

North-east : (n) (۱) سمت اور افق کا وہ نقطہ جو شمال اور مشرق کے درمیان واقع ہو ۔ (۲) شمال مشرق کی ہوا (خاص کر شعر میں) ۔

North-east : (a) شمال مشرقی ہوا کا ؛ شمال مشرق میں یا اس کی طرف واقع ۔

North-east passage : (n) یورپ اور ایشیا کے مشرقی سواحل کی طرف سے جہازوں کا راستہ جسے پہلے مشرق کی سیاحی کا امکانی راستہ سمجھا جاتا تھا ۔

North-easter : (n) شمال مشرق سے بہنے والی ہوا ؛ شمال مشرقی ہوا ۔

North-easter : (a) شمال مشرق ؛ شمال مشرق کا یا اس سے متعلق ۔

North-easterly : (a) شمال مشرق کی طرف سے بہتے ہوئے یا اس طرف کی ۔

North-easterly : (adv.) شمال مشرق سے یا اس طرف سے ۔

North-eastern : (a) (۱) کسی خطہ کا یا اس سے پیدا ہونے والا یا اس کی خصوصیات کا حامل جیسے ریاستہائے متحدہ امریکا کا موسم بہ شمال مشرقی ۔ (۲) شمال مشرق کی طرف واقع یا وہاں سے آنے والا ۔

North-eastern most : (a) بعید ترین شمال مشرق ۔

North-easterner : (n) شمال مشرقی علاقے کا باشندہ ۔

North-eastward : (adv.) شمال مشرق کی جانب ۔

North-eastward : (a) شمال مشرق کی جانب واقع ۔

North-eastward : (n) شمال مشرقی علاقہ ؛ شمال مشرق ۔

North-eastwardly : (a) شمال مشرق کی طرف سے بہتے ہوئے یا اس طرف واقع یا جاتے ہوئے ۔

North-eastwardly : (adv.) شمال مشرق کی جانب ۔

North-end : (n) شمالی حد ؛ شمالی نقطہ اختتام ۔

North-land : (n) ملک کا شمالی حصہ ؛ (جمع میں) زمین کے وہ علاقے جو شمال میں واقع ہوں ۔

North-light : (n) (۱) کمرہ میں آنے والی روشنی (جیسے اسٹوڈیو میں) شمال نصف کرہ میں آرٹسٹ شمال سے آنے والی روشنی کو فوقیت دیتے ہیں کیونکہ دوسری سمتوں کے مقابلہ میں شمال سے آنے والی روشنی میں انحراف کم ہوتا ہے اور اس کے رنگ میں زیادہ تعدیل ہوتی ہے ۔ (۲) شمال سے آنے والی روشنی ۔ (۳) انوار شمالی ۔

North-man : (n) ناروے یا اسکینڈی نیویا کا باشندہ ۔

North-north-east : (adv.) شمال اور شمال مشرق کی طرف ؛ شمالی وسط میں ۔

North-north-east : (n) شمال اور شمال مشرق ۔

North-north-east : (a) شمال اور شمالی مشرق کا ۔

North-north-west : (adv.) شمال اور شمال مغرب کے درمیان ؛ شمال اور شمال مغرب میں ۔

North-north-west : (n) شمال اور شمال مغرب ۔

North-north-west : (a) شمال اور شمال مغرب کا ۔

North pole : (n) (۱) آسمان کا سمت الراس ؛ قطب شمالی ۔ (۲) (مقناطیس کے) شمال کی طرف اشارہ کرنے والا قطب جبکہ مقناطیس آزادانہ طور پر معلق ہو ۔

North sea : (n) شمالی یورپ کے چند سمندروں کے اسمائے معرفہ (اب صرف) بحر جرمن (برطانیہ ، اسکانڈی نیویا اور ہالینڈ کے مابین واقع ۔

North star : (n) قطب تارا ۔

North temperate : (a) زمین کے اس شمالی منطقے سے متعلق جو خط سرطان اور دائرہ قطب شمالی کے درمیان واقع ہے ۔

North-west : (adv.) (بحری) شمال اور مغرب کی درمیانی سمت میں ۔

North-west : (n) شمال اور مغرب کا درمیانی حصہ یا سمت ۔

North-west : (a) (۱) شمال مغربی ہوا کا ۔ (۲) شمال مغرب سے متعلق ۔ (۳) شمال مغربی حصہ میں واقع ۔

North-west passage : (n) امریکا کے شمالی ساحل کی جہاز رانی کا متوازی راستہ ، جس کے متعلق پہلے یہ خیال تھا کہ بحر اٹلانٹک اور بحر الکاہل کے درمیان جہاز رانی کا ایک امکانی بحری راستہ ہے ۔

North-wester : (n) (۱) شمالی مغربی ہوا یا آندھی ۔ (۲) دیکھو Norwester

North-westerly : (a) (۱) شمال مغربی ہوا کا ۔ (۲) شمال مغرب کی طرف مائل ۔

North-western : (a) شمال مغرب میں واقع یا اس کی طرف بڑھا ہوا ۔

North-westward : (adv.) شمال مغرب کی جانب یا اس کی سمت ۔

North-westward : (n) شمال مغرب ۔

North-westwardly : (a) شمال مغربی ۔

North-westwardly : (adv.) شمالی مغرب کی جانب سے ۔

Norther : (n) شمالی ہوا ؛ بادِ شمال خاص کر ایک تند و تیز اور سرد شمالی ہوا جو موسم خزاں اور سرما میں ٹیکساس، فلوریڈا اور خلیج میکسیکو کے علاقہ میں چلتی ہے ۔

Norther : (v) شمال مشرق کی جانب ہوا کا رخ بدلنا ۔

Northerliness : (n) شمالیت ؛ شمال ہونے کی حالت ۔

Northerly : (a) شمالی ؛ شمال کی جانب واقع ؛ شمال کی طرف سے بہنے والی ۔

Northerly : (adv.) (۱) شمال کی طرف سے ۔ (۲) شمال کی سمت ؛ شمال کی جانب ۔

Northern : (a) (۱) شمال کا ؛ خصوصاً شمالی انگلستان کا ؛ شمالی یورپ کا ؛ شمالی ۔ (۲) (امریکا) امریکا کی شمالی ریاستوں کا ؛ کسی ملک کے شمال کا ۔ (۳) شمالی علاقہ کی خصوصیات رکھنے والا ۔ (٤) شمال کی طرف سے بہتی ہوئی (ہوا) ۔ (٥) شمالی رخ کا ۔ (٦) شمال کے جانوروں اور پودوں کی مخصوص اقسام کا ۔ (۷) نسبتاً شمال کے کسی مقام کا ۔ (۹) شمال میں واقع یا رائج ۔

Northern : (n) (۱) شمال کا باشندہ ۔ (۲) شمال کی بولی ۔

Northern : (v) زیادہ شمالی ہونا ۔

Northern diver : (n) ایک قسم کی مرغابی ۔

Northern hemisphere : (n) شمالی نصف کرہ ۔

Northern lights : (n) شمالی قطب روشنی ؛ انوار شمالی ۔

Northern spy : (n) ایک قسم کا امریکی سیب ۔

Northern star : (n) دیکھو North star

Northerner : (n) کسی ملک کے شمالی حصہ کا باشندہ خصوصاً امریکا کی شمالی ریاستوں کا ۔

Northernmost : (a) انتہائی شمال کا ۔

Northing : (n) (۱) (بحری) جہاز رانی یا سفر میں شمال کی جانب بڑھنا یا ہٹنا ؛ سفر جانب شمال ؛ انحراف جانب شمال۔ (۲) شمال کی جانب جانے میں عرض البلد میں فرق۔ (۳) شمال کی جانب نمایاں حرکت (سیاروں کی)۔

Northumbrian : (a) نارتھمبریا یا نار تھمبر لینڈ کا یا اس سے متعلق۔

Northumbrian : (n) (۱) قدیم نارتھمبریا یا جدید نارتھمبر لینڈ کا باشندہ۔(۲) قدیم نارتھمبریا یا جدید نارتھمبر لینڈ کی شمالی زبان یا بولی۔

Northward : (adv.) شمال کی طرف ؛ شمالی سمت میں

Northward : (n) وہ سمت یا حصہ جو شمال کی طرف واقع ہے ۔

Northward : (a) شمال کی طرف جانے والا ؛ بڑھنے والا ؛ حرکت کرنے والا۔

Northwardly : (adv.) شمال کی سمت میں۔

Northwardly : (a) شمالی سمت یا طرف کا ؛ شمالی ہوا کا ۔

Northwards : (adv. & n) دیکھو Northward : (adv. & n)

Norward : (adv.) دیکھو Northward

Norward : (n) شمالی حصہ یا علاقہ۔

Norway : (n) اسکینڈی نیویا کے ممالک میں سے ایک ملک کا نام۔

Norwegian : (n) (۱) ناروے کا باشندہ؛ ناروے کا رہنے والا ۔ (۲) ناروے کی زبان ؛ ناروی زبان ۔ (۳) (امریکا) ایک قسم کی مچھلی کا شکار کرنے کی کشتی۔

Norwegian : (a) ناروے کا یا اس سے متعلق ؛ ناروے میں پایا جانے والا ۔

Norweyan : (a) دیکھو Norwegian

Nose : (n) (۱) ناک ؛ بینی ۔ (۲) قوت شامہ ؛ سونگھنے کی قوت ؛ بو سونگھ کر سراغ لگانے کی قوت ۔ (۳) (روز مرہ) خوشبو یا بو کسی چیز کی ۔ (٤) نلکی پائپ وغیرہ کا کھلا ہوا سرا، منہ یا دہانہ ۔ (٥) تھوتھنی ۔ (٦) جہاز کا اگلا حصہ جو اس کے نوک دار سرے سے ملا ہوا ہوتا ہے ۔ (۷) (کسی چیز کا) آگے نکلا ہوا حصہ یا نمایاں حصہ۔ (۸) پست یا اسفل قسم کے حیوانات کی ناک جیسا عضو۔ (۹) سونگھنے کا عضو۔ (۱۰) عضو جس سے بولی جیسی آواز پیدا کی جائے ۔ (۱۱) بندوق کی نال کا دہانہ ۔ (۱۲) قرنبیق کی نلکی ؛ جہاز ، تار پیڈو وغیرہ کا آگے کو نکلا ہوا حصہ ؛ کسی چیز کی انتہا یا حد ؛ گھونگے کا نکلا ہوا حصہ۔ (۱۳) (عامیانہ) جاسوس ؛ مخبر ۔ (١٤) (تعمیرات) قالب یا سلاخ کا نکیلا حصہ۔

A nose of wax : موم کی ناک ؛ جو دوسرے کا اثر جلد قبول کرے ۔

As plain as the nose in your face : بالکل صاف کھلا ہوا ۔

On the nose : (adv.) ٹھیک ؛ صحیح طور پر ۔

Parson's nose : پکے ہوئے مرغ کا پٹھا ۔

Through the nose : (adv.) غنغنا کر ؛ ناک سے ۔

To bite or snap one's nose off : کسی شخص کو جھنجھلا کر جواب دینا ۔

To count or tell noses : تجویز کی تائید کرنے والوں کو شمار کرنا ؛ کسی معاملے کا کثرت رائے سے فیصلہ کرنا ۔

To cut off one's nose : اپنے پاؤں پر کلہاڑی مارنا ۔

To follow one's nose : ناک کی سیدھ میں جانا ؛ اپنی خواہش کے مطابق کرنا ۔

To hold one's nose : بدبو سے بچنے کے لئے نتھنے کو انگلیوں کے درمیان دابنا ۔

To keep one's clean : مصیبت سے ... صحیح برتاؤ کرنا ... اپنے کام سے مطلب رکھنا ۔

To keep one's nose to the grindstone : کسی سے سخت محنت کرانا ۔

To lead by the nose : آلّو بناکر مطلب حاصل کرنا ؛ جو چاہنا کرالینا ۔

To make a long nose : ناک سے انگوٹھا لگا کر اور انگلیاں پھیلا کر کسی کو چڑانا ۔

To pay through the nose : ٹھگا جانا ؛ حد سے زیادہ قیمت دینا ۔

To poke, put or thrust one's nose into : خواہ مخواہ دخل دینا ؛ دخل در معقولات کرنا ۔

Toput one's nose out of joint : کسی کو ہٹا کر اس کی جگہ لے لینا ؛ ہوش ٹھکانے لگا دینا ۔

To speak through the nose : ناک سے بولنا ؛ غنغنا کر بولنا ۔

To turn up one's nose : ناک چڑھانا ؛ حقارت کا اظہار کرنا ۔

Under One's (very) nose : منھ پر ؛ رو در رو ؛ رو بہ رو۔

Nose ape : (n) سونڈ والا بندر ؛ لمبی ناک والا بندر ۔

Nose around : (v) سوں سوں کرنا (ناک سے) ؛ تلاش کرنا ۔

Nose-bag : (n) گھوڑے کا توبڑا ۔

Nose-band : (n) نوزی پٹہ ؛ لگام کا پٹہ ۔

Nose-bleed : (n) سدا بہار پھول یا ہزار برگ پودے کا قدیم نام ؛ ناک سے خون بہنا ؛ نکسیر ۔

Nose cap : (n) بندوق کے کندے پر دھات کا غلاف ۔

Nose clip : (n) تیراک کی ناک کو پانی سے محفوظ رکھنے والی پٹی ۔

Nose-cone : (n) مخروطی شکل کی ناک (راکٹ وغیرہ) کی ۔

Nose dive : (n) طیارہ کا تیزی سے آگے یا نیچے کی طرف رخ کرنا ؛ (قیمت کا) اچانک طور پر اترنا ۔

Nose dive : (v) سر کے بل چھلانگ مارنا ۔

Nose down : (v) ہوائی جہاز اتارنا ۔

Nose drops : (n) ناک میں ڈالنے والی دوا ۔

Nose flute : (n) ناک مرلی ؛ نك بانسری ؛ ایك قسم کی بانسری جو ناک سے بجائی جاتی ہے ۔

Nose hole : (n) (روز مرہ خصوصاً برطانیہ میں) نتھنا ۔

Nose into : (v) دخل در معقولات کرنا ؛ نام ٹہونا ۔

Nose leaf : (n) بعض چمگادڑوں کے نتھنوں میں پتے جیسا دنبالہ ۔

Nose monkey : (n) دیکھو Nose-ape

Nose of wax : (n) ترغیب پذیر شخص ؛ لچك دار شے ۔

Nose piece : (n) (۱) أنفیہ ؛ ٹونٹی؛ منھ نال؛ نوزی پٹہ ۔ (۲) خورد بین کا وہ حصہ جس میں اس کا دہانہ لگا ہوتا ہے ۔ (۳) خود یا دستار ؛ پگڑی کا ایك حصہ ناک کی حفاظت کے لئے ۔ (٤) ناک کی ایك زرہ ؛ ناک کی کیل۔

Nose pin : (n) ناک کی کیل ؛ ناک کی لونگ۔

Nose pipe : (n) نلی وغیرہ کا وہ حصہ جو کسی چیز کے دہانے میں لگایا جائے ؛ دو نلکیوں کو ملانے والی نوکیلی چیز ۔ (۲) بھٹّی کی چمنی کا منہ ۔

Nose putty : (n) ناک کی وضع بدلنے میں استعمال کیا جانے والا مادہ ۔

Nose rag : (n) (عامیانہ) جیبی رومال ؛ ناک صاف کرنے کا رومال ۔

Nose ring : (n) (۱)چھلا جو بیل کی ناک میں پہنا دیتے ہیں ۔ (۲) زیور جو وحشی قومیں پہنتی ہیں؛ ناک چھلاً ؛ نتھونی؛ نتھنی ؛ نتھ ۔

Nose thirl : (n) (خصوصاً روز مرہ) نتھنا ؛ سوراخ بینی ۔

Nose-thumping : (n) ناك پر انگوٹھا رکھ کر تحقیر کا اظہار کرنا ۔

Nose tube : (n) مریض کو ناک کے ذریعہ غذا دینے کی نلکی ۔

Nose warmer : (n) (عامیانہ) چھوٹا پائپ (تمباکو پینے کا) ۔

Nose worm : (n) بھڑ مکھی کا پہل روپ (لاروا) ۔

Nosed : (a) نمایاں یا مخصوص قسم کی ناک والا ؛ تیز حساس ناك والا ۔

Nosegay : (n) (۱) گل دستہ (پھولوں کا) ۔ (۲) (قدیم) عطر ؛ سینٹ ؛ خوشبو ؛ مہك ۔

Noseless : (a) بے ناك کا ؛ نکٹا ۔

Noselite : (n) بھورے رنگ کی ایك معدنی شے ۔

Nosema : (n) نُغُز حوینی ؛ ایك کیڑا ۔

Nosema disease : (n) شہد کی مکھیوں کی ایك بیماری ۔

Noser : (n) تیز مخالف ہوا ؛ تیز و تند سامنے کی ہوا ۔

A dead noser : سخت مخالف ہوا ۔

Nosey/Nosy : (a) (۱) (قدیم) بڑی ناك والا ۔ (۲) بدبو سڑاند ۔ (۳) (عامیانہ) متجسس ؛ ٹوہ لگانے والا (کسی کے معاملہ کی) ۔

Nosey : (n) جس کی ناك بڑی ہو ؛ بڑی ناك والا (بہ طور لقب) ۔

Nosey parker : (n) ٹوہ لگانے والا شخص ؛ تجسس کرنے والا شخص ۔

Nosh : (n) ہلکا ناشتہ ؛ ناشتہ ؛ طعام یا مشروب ۔

Nosh : (v) کھانا یا پینا ؛ بالخصوص دو کھانوں کے درمیان ہلکا ناشتہ ۔

Nosh-up : (n) کھانا ؛ عمدہ کھانا ۔

Nosing : (n) (۱) زینے یا کارنس وغیرہ کی گول کگر دھات کا خول جو اس پر چڑھا ہو ۔ (۲) زینے یا بنچ کا گول کگر ۔ (۳) قالب یا چھجے کا نمایاں کنارہ ۔

Nosism : (n) (۱) (قدیم) ایك جماعت کی خود بینی یا غرور ۔ (۲) اپنی رائے دینے میں "ہم لوگ" استعمال کرنے کا طریقہ ۔

Noso - : (prefix) سابقہ بہ معنی بیماری ، مرض ، وغیرہ ۔

Nosocomial : (a) اسپتال میں واقع ہونے والا ۔

Nosographic/-al : (a) امراض نگاری سے متعلق ۔

Nosography : (n) امراض کی باقاعدہ تشریح یا تفصیل ؛ امراض نگاری ۔

Nosological : (a) امراض شناسی سے متعلق یا امراض شناسی کا ۔

Nosologist : (n) امراض شناسی کا ماہر یا اس سے وابستہ ۔

Nosology : (n) (۱) علم تقسیم امراض ؛ مرض شناسی ؛ امراض کی فہرست ؛ امراض کی باقاعدہ ترتیب یا جانچ ؛ علم طب کا وہ شعبہ جو اس کام کو کرتا ہے ؛ شعبۂ علم امراض شناسی ۔ (۲) کسی خاص مرض کی خصوصی حالت یا نظریہ جو اس کے متعلق ہو ۔

Nosopoetia : (a) بیماری پیدا کرنے والا ۔

Nostalgia : (n) (۱) (قدیم) ایك قسم کا مالیخولیا جو عرصہ تك وطن یا ملك سے دور رہنے کی وجہ سے ہوتا ہے ۔ (۲) بے انتہا گھریلو محبت ؛ یاد وطن کا ملال ؛ عہد ماضی کے کسی حقیقی یا رومانی دور کی بازیافت کی شدید آرزو ؛ یاد وطن کا عارضہ ۔ (۳) عمر رفتہ کے حالات و کیفیات کی تکلیف دہ اور افسوس ناك یاد ؛ عہد گذشتہ کی تکلیف دہ یاد ۔

Nostalgic : (a) یاد وطن میں افسردہ و غم زدہ ؛ وطن سے دوری کے ملال جیسا ۔

Nostalgy : (n) وطن کی محبت یا اس کے باعث ؛ یاد وطن یا وطن سے دوری کا ملال ۔

Nostoc : (n) (نباتیات) منکا کائی ؛ ایك قسم کی کائی ؛ صوف البحر ۔

Nostocaceae : (n) ایک قسم کی کائی (اکا) کا خاندان ۔

Nostradamus : (n) پیشہ ور پیشین گو ؛ پیشین گو ؛ غیب دانی کا مدعی (نسطر ادین فرانس میں سولھویں صدی میں غیب دانی کا مدعی تھا) نسطرادین کی مانند پیشین گوئی کا مدعی ۔

Nostril : (n) نتھنا ؛ سوراخ بینی ۔

Stink in one's nostrils : (مجازاً) کراہت ہونا ؛ گھن آنا ۔

Nostrilled : (a) نتھنے والا ۔

Nostrum : (n) (۱) دوا یا دواؤں کا استعمال جسے خود بنانے والا تیار کرے خصوصاً اتائی (عطائی) دوا ؛ ایک پیٹنٹ دوا ؛ ہر مرض کی دوا ؛ عطائی نسخہ ۔ (۲) ایک مخصوص ترکیب جو کسی چیز کو مکمل ترقی یافتہ بنادے خاص کر ایک سیاسی یا سماجی اصلاح کی ایک دل پسند ترکیب ۔ (۳) خاص ترکیب ۔

Nosy : (a) (۱) بڑی ناک والا ؛ لم نکا ؛ بڑنکا (خصوصاً ڈیوک ولنگٹن) ۔ (۲) بدبودار (خصوصاً) گرم کیا ہوا غلہ اور سیلی ہوئی گھاس ۔ (۳) خوشبودار (چائے) ۔ (٤) وہ شخص جو کو بدبو کا بہت احساس ہو ؛ تیز قوت شامہ والا ۔ (٥) (عامیانہ) جسے تجسس کی عادت ہو ؛ راز جو ۔ (٦) Nosey کا متبادل ۔

Not : (adv.) نہیں ؛ نہ ؛ مت ؛ حرف نفی ؛ کبھی نہیں ؛ شاذ و نادر ؛ اس محاورے کے ابتدائی جز و کے طور پر Not only ......... but ۔

Not : (n) بے سینگ کی بھیڑ ۔

Not : (a) بے سینگ والی (مویشی یا بھیڑ ) ۔

Not : (prep.) کے سوا ؛ کے علاوہ ۔

Not : (n) لفظ نہیں ؛ نفی ۔

Not-/Noto - : (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی پشت ؛ پشت کا حصہ ۔

Not : (adv.) جزو ترکیبی بہ معنی "نہیں" ۔

Not a : ایک بھی نہیں ۔

Not a little : کافی ؛ بہت سا ؛ بڑی حد تک ۔

Not at home : اپنے مکان پر نہیں ہیں ۔

Not-being : (n) عدم ؛ نابود ؛ نیستی ؛ موجود نہ ہونا ۔

Not few : بہت سے ؛ بہت سارے ؛ تھوڑے نہیں ۔

Not half : (عامیانہ) بہت زیادہ ؛ ذرا بھی نہیں ۔

Not once or twice/Not once nor twice : بارہا ۔

Not-out : (a) (کرکٹ) یہ فقرہ اس کھلاڑی سے متعلق ہے جس کی باری کرکٹ میں ابھی ختم نہیں ہوتی ہے ۔

Not-out : (n) کرکٹ کا وہ کھلاڑی جس کی باری ابھی ختم نہیں ہوئی ہو ۔

Not reluctant : (a) دل سے راضی ۔

Not seldom : (adv.) اکثر ۔

Not self : (n) دیکھو Non-ego ؛ غیر انا ؛ غیر نفس ؛ سندالیہ ۔

Not sufficient : بینک والے جس چیک کو بغیر سکارے واپس کر دیتے ہیں اس پر یہ (N.S.) الفاظ لکھے جاتے ہیں ۔

Nota bene : کسی اہم نکتہ کی طرف خاص توجہ دلانے کے لئے مستعمل ؛ (لفظی معنی) غور سے دیکھو ؛ تنبیہ ؛ نوٹ ۔

Notability : (n) ممتاز ؛ نامور شخص ؛ نامور ہونے کی صفت خصوصاً خانہ داری میں ۔

Notable : (a) (۱) قابل لحاظ ؛ قابل ذکر ؛ قابل توجہ ؛ قابل غور ۔ (۲) ممتاز ؛ نمایاں ؛ اہم ۔ (۳) محسوس ؛ قابل احساس ۔ (٤) (قدیم) سلیقہ شعار ؛ خانہ داری میں ماہر ؛ مستعد ؛ کام کاجی ؛ خانہ داری سے متعلق ۔ (٥) مشہور (بدنامی) ۔

Notable : (n) مشہور و معروف شخص ؛ نامور شخص ؛ بزرگ ؛ فرانس کی مختلف ریاستوں کے وہ ممتاز اشخاص جن کو ہنگامی

حالات کے دوران مشورے کے لئے طلب کیا گیا تھا ۔

Notableness : (n) شہرت ؛ ناموری ؛ سلیقہ شعاری ؛ سگھڑپن ۔

Notably : (adv.) نمایاں طور پر ؛ خصوصاً ؛ بالخصوص ؛ (قدیم) سلیقہ شعاری سے ؛ ناموری سے ؛ شہرت کے ساتھ ؛ سگھڑپن سے ۔

Notalian : (a) جنوبی متعدل بحری منطقے کا یا اس سے متعلق ۔

Notam : (n) طیارہ باز کی ہدایت کے لئے ضروری اطلاع نامہ ۔

Notan : (n) روشنی اور تاریکی کا سنگم خصوصاً جاپانی آرٹ میں ؛ آرٹ کا پیٹرن ۔

Notandum : (n) یادداشت ؛ یاد آوری ؛ نوٹ کرنے کے قابل ۔

Notarial : (a) ناظر رجسٹری کا یا اس کے متعلق ؛ ناظروں کی خصوصیات ؛ ناظروں کے بنائے ہوئے ؛ تیار کئے ہوئے یا جاری کئے ہوئے (تمسکات ، احکام) ۔

Notarial charges : (n) (سیاسیات) تصدیقی مصارف ۔

Notarially : (adv.) ناظر رجسٹری کی حیثیت سے ۔

Notary : (n) وہ عہدہ دار جس کو سرکاری طور پر تمسکات کی رجسٹری کرنے کا اختیار ہو ؛ ناظر رجسٹری جسے ہنڈیوں پر اعتراض یا عذر کرنے کا اختیار ہو ؛ وثیقہ نویس ؛ مصدق الاسناد ؛ نوتری ؛ (متروک) سکریٹری ؛ کلرک ۔

Notate : (a) داغ دار ؛ مخطط ۔

Notate : (v) داغ دار بنانا ؛ مخطط کرنا ؛ داغ لگانا ؛ خط کھینچنا ۔

Notation : (n) (۱) مقدار یا اعداد کو علامات سے ظاہر کرنا ۔ (۲) علامات یا رموز جو مقدار اور اعداد کو ظاہر کریں (مثلاً منطق و علم حساب یا علم موسیقی وغیرہ میں) ۔ (۳) ترجمانی ؛ تحریر ؛ ضبط تحریر کرنے کا عمل ۔ (٤) (ہندسہ) ترقیم ؛ ترسیم اعداد ۔

Notational : (a) علامت یا ضبط تحریر سے متعلق ۔

Notative : (a) خصوصیات یا اشیاء کا اشاریہ ۔

Notator : (n) موسیقی یا رقص کی علامات کا ماہر ۔

Notch : (n) (۱) حرف V کی شکل کا دندانہ ؛ دانتا ؛ کٹخنہ ؛ کٹاؤ ۔ (۲) وہ نشان جو لکڑی پر شمار رکھنے کے لئے کندہ کیا جائے ۔ (۳) دانتے کاٹنا (چاقو وغیرہ سے) ۔ (٤) تنگ گھاٹی ؛ گہرا تنگ راستہ ؛ شگاف ؛ سوراخ ؛ درہ ۔

Notch : (v) (۱) دانتے کاٹنا ؛ نشان لگانا ؛ دندانے ڈالنا ۔ (۲) دندانے ڈال کر آرہ وغیرہ بنانا ؛ (شمار کےلئے) نشان لگانا ؛ (کرکٹ میں) رن بنانا ؛ دندانوں کے ذریعہ کسی چیز کی شکل بنانا ۔ (۳) (سیڑھیوں کے زینے میں) دندانوں کے ذریعہ جڑنا ۔ (٤) کاٹ ڈالنا ؛ تیر کو کمان کی ڈوری میں لگانا ؛ تیر جوڑنا ۔

Notch-board : (v) کھانچ بنایا ہوا تختہ جس میں زینے کے سرے لگائے جاتے ہیں ۔

Notch-planting : (n) (نجاری) دانتی تنصیب ۔

Notch sensitivity : (n) کٹاؤ کی حساسیت ۔

Notch wing : (n) ایک یورپی پروانہ ۔

Notched : (a) (۱) (نباتیات) بھدا دندانہ دار ۔ (۲) (حیوانیات) دندانہ دار یا شگاف دار ؛ دانتے دار ۔

Notcher : (n) مشین چلانے والا ؛ دندانے بنانے والی مشین ۔

Notching : (n) (۱) دندانے بنانے کا عمل ؛ دانتی جوڑ ۔ (۲) دندانہ یا دندانے جیسا درز یا شگاف ۔

Note : (n) (۱) نشان نغمہ ۔ (۲) پردا (پیانو وغیرہ کا) ۔ (۳) سر؛ سرتی ۔ (٤) پرند کی آواز ؛ چہکا ر؛ نغمہ ۔ (٥) لہجہ ؛ انداز رنگ ۔ (٦) نشان ؛ علامت ؛ خصوصیت ؛ علامت امتیازی ؛ ٹھپا ۔ (۷) داغ ؛ دھبا ؛ کلنک کا ٹیکا ۔ (۸) علامت استعجاب ، تعریف ، استفہام ۔ (۹) اشارات ؛ مختصر

یاد داشت ؛ نوٹ ـ (۱۰) حاشیہ ؛ تشریح (کتاب وغیرہ میں) ـ (۱۱) مختصر خط ؛ چٹھی ؛ رقعہ ـ (۱۲) باضابطہ سیاسی تحریر؛ یادداشت ـ (۱۳) ہُنڈی ؛ زر کاغذی ؛ نوٹ ـ (۱٤) شہرت ؛ امتیاز ؛ ناموری ؛ واقفیت ؛ علم ـ (۱۵) توجہ ؛ غور ؛ لحاظ ـ (۱٦) (دینیات) بعض خصوصیات میں سے ایک جس سے اصل کلیسا کو معلوم کیا جاسکے ـ (۱۷) اصل ابتداء اختیار اور عمل کی علامت یا ثبوت ـ (۱۸) مقررہ وقت پر رقم کی ادائیگی کا تحریری وعدہ ـ (۱۹) خارجی علامت یا نشان ؛ نمایاں علامت ـ (۲۰) نشان اور طرز جو تحریر و طباعت میں اختیار کیا جاتا ہے ؛ استفہامی علامت ـ (۲۱) (قانون) ضروری تفصیلات کا خلاصہ انتقال اراضی کے متعلق ـ

Bank note : نوٹ ؛ بینک کا کاغذی سکہ ـ

Circular note : وہ خط جو مہاجن یا ساہو کار اپنے مسافر گاہک کو دے جس سے اس کو دوسرے مقامات پر بھی روپیہ مل سکے ؛ گشتی ہنڈی ـ

Of note : نوٹ کرنے کے قابل ؛ قابل امتیاز ؛ اختلاف کا ـ

To change one's note : رنگ بدلنا ؛ دفعتاً سختی یا نرمی کا انداز اختیار کرنا ـ

To compare notes : تبادلہ خیالات کرنا ؛ نتائج ملانا ـ

To make/-take a note/-notes : نوٹ کر لینا ؛ قلم بند کر لینا ؛ لکھ لینا ـ

To take note of : خیال کرنا ؛ توجہ کرنا ـ

Note : (v) (۱) مشاہدہ کرنا ؛ ذہن نشین کرنا ؛ توجہ کرنا ؛ دیکھنا (غور سے) ـ (۲) لکھ لینا ؛ قلم بند کر لینا ؛ درج کر لینا ؛ یاد داشت لکھ لینا ـ (۳) شرح لکھنا ؛ شرح کرنا ؛ حاشیہ لکھنا ـ (٤) (متروک) اتہام لگانا ؛ الزام دھرنا ـ

Note-book : (n) بیاض ؛ نوٹ بک ـ

Note-issue : (n) (معاشیات) اجرائے نوٹ ـ

Note of exclamation : (n) علامت تعجب ـ

Note of interrogation : (n) علامت استفہام ـ

Note paper : (n) خط کا کاغذ مختلف سائز کا ـ

Note-worthily : (adv.) قابل ذکر لحاظ سے ـ

Noted : (a) (۱) مشہور ؛ معروف ؛ نامی ؛ نامور ـ (۲) شیریں سر والا ـ

Notedly : (adv.) امتیاز کے ساتھ ؛ خصوصاً ـ

Noteless : (a) غیر نمایاں ؛ غیر نغماتی ؛ غیر ہم آہنگ ؛ بے آواز ـ

Notelet : (n) چھوٹا سا رقعہ ؛ چھوٹا سر ؛ سرتی ـ

Noter : (n) جو غور سے دیکھتا ہے یا یادداشت لکھتا ہے ـ

Noteworthiness : (n) ناموری ؛ امتیاز ؛ شہرت ـ

Noteworthy : (a) قابل غور ؛ قابل توجہ ؛ قابل فکر ؛ قابل ملاحظہ ؛ قابل ذکر ؛ عجیب ؛ نادر ؛ ممتاز ؛ غیر معمولی ؛ نمایاں ـ

Noth-/Notho- : (a) مخلوط ؛ دوغلا ؛ پیوندی ـ

Nother : (pron.) (خصوصاً روز مرہ) دوسرا ـ

Nothing : (n) (۱) کوئی چیز نہیں ـ (۲) نا چیز ؛ لاشے ؛ ہیچ ؛ کچھ نہیں ـ (۳) (حساب) صفر ؛ ہیچ ـ (٤) عدم ؛ نیستی ـ (۵) ادنیٰ ؛ حقیر چیز ؛ واقعہ ؛ بات ؛ شخص ـ (٦) ادنیٰ رائے زنی ـ (۷) لامذہب ـ (۸) غیر اہم ؛ معمولی ؛ (بطور صفت مستعمل ہے )ـ

A new nothing : مہمل نئی بات ؛ بیکار جدّت ـ

All to nothing : بہت اغلب ؛ تقریباً یقینی ـ

For nothing : (۱) بیکار ؛ فضول ـ (۲) ناحق ؛ بے سبب ـ (۳) خواہ مخواہ ـ

He has nothing in him : اس کی کوئی شخصیت نہیں ؛ کوئی اہمیت نہیں۔

I can make nothing of it : (۱) یہ میری سمجھ میں نہیں آتا ؛ مجھ سے حل نہیں ہوتا ۔ (۲) یہ میرے کام کا نہیں ؛ یہ میرے کسی کام کا نہیں۔

I have endured it for nothing : میں نے یہ فضول برداشت کیا ۔

In nothing flat : جلد سے جلد ۔

It is nothing less than monstrous : یہ سراسر غضب ہے ۔

Neck or nothing : یا ادھر یا ادھر ؛ تخت یا تختہ ۔

No nothing : کچھ بھی نہیں۔

That is nothing to you : تمہیں اس سے کچھ سروکار نہیں۔

There is nothig for it but to : اس کے سوا کوئی چارہ٭ کار نہیں کہ ۔

There is nothing in it : اس میں کچھ نہیں ہے ؛ اس بات کی کوئی اہمیت نہیں ہے ۔

To come to nothing : لاحاصل ہونا ؛ نتیجہ کچھ نہ نکلنا ؛ نا کامیاب ہونا ؛ ٹائیں ٹائیں فش ہونا ۔

To dance on nothing : پھانسی پر لٹکانا؛ پھانسی پانا ۔

To fade away to nothing : آہستہ آہستہ فنا ہو جانا ؛ گھٹتے گھٹتے مٹ جانا ۔

To get thing for nothig : کوئی چیز مفت حاصل کرنا ۔

To have nothing to do with : کچھ سروکار نہ رکھنا ؛ کچھ واسطہ نہ رکھنا ؛ دور رہنا ؛ کسی کے ساتھ معاملہ نہ رکھنا ۔

To make nothing of : (۱) معمولی سمجھنا ؛ ہلکا سمجھنا ؛ کچھ نہیں سمجھنا ؛ حقیر سمجھنا ؛ خاطر میں نہ لانا ۔ (۲)کوئی کام کرنے کے لائق نہ ہونا ؛ کچھ نہ کرنا ۔

To make nothing of doing : بے تامل کر ڈالنا ؛ بائیں ہاتھ کا کھیل سمجھ کر کرنا ۔

Nothing : (adv.) بالکل نہیں ؛ ذرا بھی نہیں ؛ کسی طرح بھی نہیں ؛ بلاوجہ ؛ مفت ؛ بلا معاوضہ ۔

Nothing but : صرف ۔

Nothing doing : (adv.) مطلقاً نہیں ۔

Nothing doing : (۱) کامیابی نہیں ؛ تم جو چاہتے ہو نہیں ہو سکتا ۔ (۲) مطلقاً نہیں ۔

Nothing else than/-but/Nothing but : (۱) صرف؛ محض ۔ (۲) خالص ؛ سراسر ۔

Nothing for it : کوئی دوسرا چارہ٭ کار نہیں ۔

Nothing if not : اہم ترین ؛ سب سے زیادہ ۔

Nothing if not critical : (n) تنقید ہی تو جان ہے ؛ تنقید ہی تو (اس کی) خصوصیت ہے ۔

Nothing less than : پورا ؛ سراسر ۔

Nothing like : (دوسری چیز سے) کمتر ۔

Nothing like leather : اپنی چیز سب سے اچھی ؛ اپنا فائدہ سب سے مقدم ۔

Nothing venture nothing have : بے جوکھوں نفع نہیں ؛ بے نیش نوش نہیں ؛ بے رنج گنج نہیں ملتا ؛ تکلیف کے بغیر آرام نہیں ۔

Nothingarian : (n) دہریا ؛ لامذہب ۔

Nothingarianism : (n) لامذہبیت ؛ دہریاپن ۔

Nothingism : (n) دیکھو Nihilism ؛ ادنیٰ یا خفیف شے؛ ادنیٰ سی بات ۔

Nothingly : (a) بے اثر ؛ بے قیمت ۔

Nothingly : (n) صفر ۔

Nothingness : (n) (۱) لا شیئیت ؛ عدم ؛ فنا ؛ نیستی ۔ (۲) لاموجود ؛ معدوم ۔ (۳) غیر اہم ہونا ؛ حقیر ہونا ؛ کم قدری یا کسی چیز کے کم قدر ہونے کی حالت ۔ (٤) ادنیٰ چیزیں ؛ حقیر چیزیں ؛ انتہائی حقیر یا بے قدر ہونا ؛ بے اہمیت ہونا ۔ (٥) معدوم ہونے کی حالت ۔ (٦) ہوش یا شعور یا زندگی کا ختم ہوجانا (موت)۔

Nothofagus : (n) (نباتیات) زان کاذب ؛ درختوں کی ایک قسم جو جنوبی نصف کرہ میں پائے جاتے ہیں ۔

Notice : (n) (۱) خبر ؛ اعلان ؛ تنبیہ ؛ آگاہی ۔ (۲) اشتہار ؛ اعلان ؛ علامت ۔ (۳) نوٹس ؛ باضابطہ اطلاع یا تنبیہ ۔ (٤) نوٹس ؛ معاہدے کے ختم ہونے کی اطلاع ۔ (٥) دھیان ؛ خیال ؛ توجہ ؛ غور ؛ لحاظ ؛ التفات ۔ (٦) تنقید ؛ تبصرہ ؛ (کسی تمثیل کا) تنقیدی بیان ۔

At short notice : تھوڑی دیر پہلے اطلاع دے کر ؛ فوری یا مختصر مدت کی اطلاع پر ۔

At ten minutes notice : دس منٹ پہلے اطلاع دے کر ؛ دس منٹ کی نوٹس پر ۔

Baby takes notice : بچہ ادراک کی علامتیں ظاہر کرتا ہے ۔

He takes no notice of it : وہ اس پر کچھ دھیان نہیں دیتا ۔

He was noticed to quit : اس کو بے دخلی کا نوٹس دیا گیا ۔

It was brought to his notice : اس کی طرف اس کی توجہ مبذول کرائی گئی تھی ۔

Take notice that : خبردار ہوجاؤ کہ ۔

Till further notice : تا اطلاع ثانی ۔

To come into notice : مشاہدہ میں آنا ؛ معلوم ہونا ۔

To give (and to have) notice : اطلاع دینا ؛ خبر کرنا ۔

To take notice of : توجہ کرنا ؛ دھیان دینا ۔

Notice : (v) (۱) (کسی بات کے متعلق) کچھ کہنا ؛ رائے ظاہر کرنا ؛ اظہار خیال کرنا ۔ (۲) دیکھنا ؛ توجہ کرنا ؛ بتانا ۔ (۳) ملتفت ہونا ؛ التفات کرنا ؛ پوچھنا ۔ (٤) نوٹس دینا ؛ اطلاع دینا ؛ باضابطہ اطلاع بھیجنا ؛ اطلاع نامہ بھیجنا ۔

Notice board : (n) نوٹس بورڈ ؛ تختہ اطلاع ۔

Noticeable : (a) جاذب توجہ ؛ نمایاں ؛ قابل توجہ ۔

Noticeably : (adv.) نمایاں طور پر ۔

Notifiable : (a) (وہ بیماری) جس کی اطلاع محکمہ حفظان صحت کو دینا ضروری ہو ؛ قابل اطلاع ؛ قابل اشتہار ۔

Notification : (n) (۱) اطلاع نامہ ۔ (۲)اعلان ؛ تشہیر ؛ اشتہار ؛ اطلاع ۔

Notified : (a) (قدیم) مشہور ؛ بدنام ؛ انگشت نما ۔

Notifier : (n) مُنادی ؛ اعلان کرنے والا ؛ اطلاع دینے والا ۔

Notify : (v) (۱) اعلان کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ شائع کرنا ۔ (۲) نوٹس دینا ؛ خبر دینا ؛ اطلاع دینا ۔

Notion : (n) (۱)تصور ۔ (۲) خیال؛ اندازہ ۔ (۳) رائے ؛ نظریہ ؛ یقین ؛ اعتماد ۔ (٤) صلاحیت ؛ قابلیت ۔ (٥) قصد ؛ ارادہ ۔ (٦) (امریکا) متفرق اشیائے تجارت میں سے کوئی چیز (خصوصاً بہت ہی ارزاں اور کام کی چیز) ۔ (۷) (جمع) ونچسٹر کالج کی روایتی اصطلاحیں ۔ (۸) اختراع شدہ پیداوار ۔ (۹) رجحان ؛ میلان ؛ کوئی خاص کام کرنے کی خواہش ۔

Notional : (a) (۱) (علم) تصوری ؛ نظری ؛ خیالی - (۲) (اشیاء ؛ علاقے) ذہنی ؛ ظنی ؛ فرضی ؛ قیاسی - (۳) (شخص) خیال پرست ؛ تخیل پرست ؛ وہم پرست - (٤) تصور یا خیال کا یا اس سے متعلق - (٥) (قواعد) (افعال کا) اصلی معاون کی مخالفت کے طور پر -

Notionalist : (n) (قدیم) خیال پرست ؛ تخیل پرست -

Notionally : (adv.) نظری طور پر ؛ تخیلانہ طور سے -

Notionate : (a) (خصوصاً روز مرہ) وہم پرست ؛ جذباتی؛ تخیل پرست؛ ضدی -

Notionless : (a) خیال و تصور سے عاری -

Notions : (n) کسی اسٹور میں فروخت ہونے والی چھوٹی اشیاء (جیسے فیتا ، بٹن اور اس قسم کی دوسری چیزیں) -

Notiony : (a) (خصوصاً روز مرہ) وہمی ، وسواسی -

Notitia : (n) شمار یا فہرست ؛ بالخصوص ضلع کا ایک کلیسائی رجسٹر -

Noto : (prefix) سابقہ یونانی زبان کے لفظ Noton سے متعلق ہے جس کے معنی "پشت" کے ہیں -

Notobranchiate : (a) پشت پر گلپھڑے رکھنے والا (جانور) -

Notochord : (n) غضروفی ساخت جو بعض جانوروں میں ریڑھ کی ہڈی کی جگہ ہوتی ہے -

Notochordal : (a) غضروفی ساخت کا -

Notogaea : (n) ارض جنوبی ؛ وہ وسیع جاندار علاقہ جو آسٹریلیا ، نیوزی لینڈ اور امریکا کے استوائی اور جنوبی حصوں پر مشتمل ہے -

Notogaeal/Notogaean/Notogaeic : (a) (حیوانیات) وسیع حیوانی علاقہ کا -

Notogaea : (n) وسیع حیوانی علاقہ (آسٹریلیا ، نیوزی لینڈ وغیرہ کا) -

Notonecta : (n) (تشریح) پانی کا ایک کیڑا جو چت تیرتا ہے ؛ دریائی کیڑا -

Notopodial : (a) پشت پا کا ؛ ظہر پا کا -

Notopodium/Notopod : (n) (حیاتیات و حیوانیات) ظہرپا ؛ پشت پا -

Notoriety : (n) (۱) مشہور یا بدنام ہونےکی حالت ؛ عام طور پر بدنام یا مشہور ہونے کی حقیقت ؛ اصلیت - (۲) بہت مشہور یا شہرت یافتہ شخص خصوصاً سنسنی خیز یا شرم ناک امر کے لئے بد نام - (۳) شہرت ؛ تشہیر -

Notorious : (a) (۱) مشہور - (۲) انگشت نما ؛ برے کام میں زد ؛ برائی میں مشہور - (۳) بدنام ؛ شرم ناک ؛ رسوا -

It is notorious that (etc.) یہ (بات) اتنی رسوائے زمانہ ہے کہ -

Notoriously : (adv.) اعلانیہ ؛ مشہور طور پر ؛ رسوائی کے ساتھ -

Notoriousness : (n) شہرت ؛ بدنامی ؛ انگشت نمائی ؛ برے کام میں نام زدگی ؛ رسوائی -

Notornis : (n) نیوزی لینڈ کی ایک چڑیا جو کم یاب اور معدوم ہے ؛ بحری پرندہ ؛ مرغابی کے جنس کی چڑیا -

Notothere : (n) تیسرے عہد کے بعد کے طبقات میں پایا جانے والا ایک معدوم بڑا تھیلی دار جانور -

Nototrema : (n) مینڈکوں کی ایک قسم -

Notour : (a) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) بدنام ؛ رسوا -

Notour bankrupt : (n) (۱) (اسکاٹ لینڈ) وہ مقروض جو دیوالیہ قرار دے دیا گیا ہو - (۲) وہ مقروض جو قرض ادا کئے بغیر بھاگ گیا ہو تاکہ قرض سے بچ جائے -

Notum : (n) کیڑوں کے سینوں کا ظہری حصہ -

-notus : (n) جزو ترکیبی بہ معنی پشت ؛ نوعی آسامی کے لئے

مستعمل۔

Notus : (n) (شعر) جنوبی ہوا ۔

Notwithstanding : (prep.) باوجود ۔

Notwithstanding : (conj.) حالانکہ ؛ اگرچہ ۔

Notwithstanding : (adv.) تاہم ؛ ابھی تک ؛ پھر بھی ۔

Notwithstanding that : (conj.) حالانکہ ؛ اگرچہ ۔

Nougat : (n) اخروٹ یا پھلوں کے تراشوں اور شیرے سے تیار ہونے والی مٹھائی ۔

Nought : (a) بے قدر ؛ کم قیمت ؛ کسی کام کا نہیں ؛ کچھ بھی نہیں ۔

Nought : (n) (شعر ، قدیم) لاشے ؛ کچھ نہیں ۔ (ریاضی) صفر ۔

Brought to nought : (۱) تباہ کرنا ؛ برباد کرنا ؛ (۲) شکست دینا ۔

Come to nought : (۱) تباہ ہونا ؛ برباد ہونا ۔ (۲) نا کام ہونا ۔

For nought : فضول ؛ مفت ؛ بلامعاوضہ ۔

To set at nought : پرواہ نہ کرنا ؛ خاطر میں نہ لانا ؛ ہنسی اڑانا ؛ چٹکیوں میں اڑانا ۔

Nought : (adv.) کسی حد تک بھی نہیں ؛ کسی طور بھی نہیں ؛ بالکل نہیں ۔

Noughts and crosses : (n) بچوں کا ایک کھیل ۔

Noumenal : (a) ذات شے یا حقیقت شے کے متعلق؛ (phenomenal کے متضاد) ۔

Noumenally : (adv.) حقیقت شے کے اعتبار سے ۔

Noumenon : (n) ذات شے ؛ حقیقت شے یا اس کا تصور (ضد مظہر) ۔

Noun : (n) (۱) (قواعد) ایک لفظ جو کسی چیز یا آدمی ؛ کے استعمال کیا گیا ہو یا کسی چیز یا شخص کا نام ؛ اسم ۔ (۲) اسم ذات (پہلے اسم ذات اور اسم صفت دونوں کو Noun کہا جاتا تھا) ۔

Noun adjective : (n) اسم صفت ۔

Noun of multitude : (n) اسم جمع ۔

Noun substantive : (n) اسم ذات ۔

Nounal : (a) اسم سے متعلق یا اس کے عمل ، نوعیت اور حالت کے بارے میں ۔

Nourish : (v) (۱) کھلانا ؛ غذا پہنچانا ؛ تغذیہ کرنا ؛ دودھ پلانا ؛ پرورش کرنا ؛ قوت پہنچانا ۔ (۲) (جذبہء امید وغیرہ کو) مدتوں دل میں رکھنا ؛ نشو و نما اور ساخت کے اعتبار سے مناسب اور ضروری (چیز) مہیا کرنا ؛ (احساس عادت وغیرہ کو) لوگوں کے درمیان ترقی دینا ؛ اپنے دل و دماغ میں کسی خیال کی پرورش کرنا؛ قائم رکھنا ؛ باہمت بنانا ؛ مضبوط کرنا (دل و دماغ کو) کسی چیز میں یا کسی چیز کے ساتھ ۔

Nourishable : (a) (متروک) غذا یا قوت پہنچانے کے قابل؛ غذا پذیر ؛ قوت پذیر ۔

Nourisher : (n) غذا پہنچانے والا ؛ تغذیہ کرنے والا ؛ پرورش کرنے والا ۔

Nourishing : (a) مقوی ؛ قوت بخش ؛ غذائیت بخش ؛ غذائیت سے بھر پور ۔

Nourishment : (n) (۱) غذا ؛ قوت ؛ خوراک ۔ (۲) تغذیہ ؛ غذا پہنچانا ؛ پرورش ؛ عمل اور پروش کرنے یا تغذیہ کی حقیقت ۔

Nous : (n) (۱) (فلسفہ یونان) عقل ؛ ذہن ۔ (۲) (روز مرہ یا عامیانہ) سمجھ ؛ سوجھ بوجھ ؛ بصیرت ؛ حس مشترک ؛ ذکاوت ؛ معاملہ فہمی ۔

Nousel/Nousle Nuzzle کا متبادل ۔

Nouther/Nowther : (a & adv.) دیکھو Neither

Nouveau riche : (n) وہ جس نے حال ہی میں دولت حاصل کی ہو اور عام طور پر نمود و نمائش کا خواہش مند ہو ؛ نو دولت ؛ وہ جو اوچھی حرکتیں کرتا ہے ۔

Nouvelle vague : (n) نئی تحریک یا نیا رجحان ؛ خصوصاً وہ تحریک یا رجحان جو فرانس میں سنہ ۱۹٦۰ء میں پیدا ہوا ۔

Nov- / Novo - : (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی "نو" جیسے Novauglian -

Nov : (n) November (نومبر) کا مخفف ۔

Nova : (n) (۱) (علم النجوم) ستارہ جس کی روشنی اچانک دس ہزار گُنا یا اس سے بھی زیادہ ہوجاتی ہے اور پھر چند مہینوں یا برسوں میں پہلی حالت میں آجاتا ہے ۔(۲) نیا ستارہ یا بنولا ۔

Novachord : (n) پیانو کے مشابہ ایک ساز ۔

Novaculite : (n) مٹی کا بنا ہوا سخت سلیٹ ؛ سلی پتھر ۔

Novalia : (n) (اسکاٹ لینڈ) زمین جو ابھی ابھی زیر کاشت لائی گئی ہے ۔

Novanglian : (a) (۱) نیو انگلینڈ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) نیو انگلینڈ کے باشندوں کی خصوصیات کا حامل ۔

Novanglian : (n) نیو انگلینڈ کا باشندہ یا وہاں کا رہنے والا ۔

Novascotia : (a) نواسکوشیا کا یا یہاں کے مروجہ طرز کا ۔

Novascotian : (n) نواسکوشیا کا باشندہ یا وہاں کا رہنے والا ۔

Novate : (v) پرانے دین کی جگہ نیا دین لانا ۔

Novatian : (n) رومن پادری نوواشیانس کے تیسری صدی میں قائم کردہ فرقہ کا رکن ۔

Novatian : (a) Novatianus کا یا اس کے متعلق یا Novatianus کے فرقے کا ۔

Novatianism : (n) Novatianus کے قائم کردہ فرقہ کا رکن ۔

Novatianist : (n) Novatianus کے فرقہ کا حامی ۔

Nought : (adv.) (۱) کسی نئی چیز کا رواج یا اس کی ابتدا ؛ اختراع ؛ ایجاد ۔ (۲) (قانون) سابق مدیون کی جگہ نئے مدیون کی قائم مقامی ۔

Novator : (n) موجد ؛ مخترع ۔

Novel : (n) (۱) (جمع میں) مختصر افسانہ ؛ قصہ ؛ حکایت ۔ (۲) ناول ۔ (۳) (رومی قانون) جدید فرمان جو ضابطہ قانون میں ضمیمہ کے طور پر شامل کیا گیا ہو خصوصاً وہ جو شہنشاہ جسٹینین نے بنایا تھا ۔

Novel : (a) نیا ؛ حال کا ؛ نئے قسم کا ؛ حیرت ناک ؛ عجیب ؛ انوکھا ؛ نرالا ؛ وہ جس کا اب تک علم نہ تھا ؛ اوریجنل ۔

Novel paper : (n) اخباری کاغذ جیسا کاغذ ۔

Novelese : (n) خراب ناولوں کا مخصوص طرز خصوصاً وہ طرز جس کا انداز سوقیانہ ہو ۔

Novelesque : (a) ناول کے مشابہ یا اس کے لئے موزوں ۔

Novelet/Novelet : (n) (۱) ناولٹ ؛ ایک مختصر ناول یا طویل افسانہ ۔ (۲) (برطانیہ) ایک غیر سنجیدہ عموماً جذباتی رومانی ناول ۔ (۳) پیانو پر بجانے کا نغمہ جو متفرق آہنگ کا مجموعہ ہو ۔

Noveletish : (a) (۱) ناولٹ کا یا اس سے متعلق یا اس کی خصوصیات کا حامل ۔ (۲) جذباتی ؛ بازاری ۔

Noveletist : (n) ناولٹ نگار ۔

Novelism : (n) (۱) (متروک) اختراع ؛ جدت ۔ (۲) ناول نگاری ۔

Novelist : (n) (۱) ناول نویس ۔ (۲) (قدیم) قاصد ۔ (۳) (متروک) مخترع ۔

Novelistic : (a) ناول نویسی کا ۔

Novelistically : (adv.) ناول نگاری کے طرز میں ۔

Novelization : (n) ناول کی طرز میں پیش کرنے کا عمل۔

Novelize: (v) (۱) ناول کے طرز یا شکل میں تبدیل کرنا۔ (۲) (واقعات کو) ناول کے رنگ میں پیش کرنا۔

Novella : (n) (۱) ایک ایسا قصہ جس کا مربوط اور نکھرا ہوا پلاٹ ہو۔ (۲) مختصر ناول۔

Novelly : (adv.) عجیب و غریب طرز سے۔

Novelty : (n) (۱) انوکھی بات ؛ انوکھی چیز ؛ نئی بات ؛ نئی چیز ؛ کسی چیز کی غیر معمولی خصوصیت۔ (۲) ندرت ؛ انوکھا پن ؛ جدت ؛ نادر ہونے کی صفت یا حالت۔

The novelty : سب سے انوکھی چیز۔

November : (n) نومبر ـــ عیسوی سال کا گیارھواں مہینہ۔

Novena : (n) ریاضت جو خاص طرح کی عبادت پر مشتمل ہے جو مسلسل نو دنوں تک کی جاتی ہے ؛ مسلسل نو روزہ عبادت۔

Novenary : (n) (۱) نو کی مجموعی تعداد یا نو کا مجموعہ۔ (۲) نو دنوں کی لگاتار عبادت۔

Novennial : (a) ہرنو سال پر ہونے والا۔

Novercal : (a) سوتیلی ماں جیسی خصوصیات کا۔

Novice : (n) (۱) وہ شخص جسے کسی صومعہ میں آزمائشی طور پر داخل کیا گیا ہو ؛ امیدوار راہب یا پادری ؛ وہ شخص جو کسی مذہبی سلسلہ میں امتحاناً داخل کیا گیا ہو ؛ جو کسی مذہب میں نیا نیاداخل ہوا ہو ؛ نو مذہب۔ (۲) مبتدی ؛ نو آموز۔

Novice hand : (n) خام دست۔

Noviceship : (n) (۱) دیکھو Novitiate۔ (۲) تازہ کاری ؛ خام دستی۔

Novitiate/Noviciate : (n) (۱) کسی مبتدی یا نو آموز کی امیدواری کی مدت۔ (۲) (مجازاً) مبتدی ہونے کی حالت یا مدت۔ (۳) کار آموزی کی مدت۔ (٤) کسی مذہبی سلسلے میں مبتدی۔ (٥) مبتدی یا نو آموز کے رہنے کے مکانات ؛ وہ جگہ جہاں نو آموزوں یا مبتدیوں کی تربیت ہوتی ہے۔ نئے داخل شدہ مبتدیوں کی (Novitiate Chapel) عبادت گاہ ؛ نو آموز امیدوار۔

Novocain : (تجارتی مارکہ) ایسی تیار کی ہوئی چیز جس میں پروکین ہائیڈرو کلورائڈ ہو۔

Novocain : (n) پروکین یا اس کا ہائیڈروکلورائڈ۔

Novodamus : (n) (قانون) ایسا فرمان جس کی کوئی دفعہ دوسرے فرمان کی تائید میں ہو ؛ تائیدیہ۔

Now : (adv.) ابھی ؛ اب ؛ موجودہ حالت میں ؛ اس حقیقت کے پیش نظر ؛ ابھی ؛ فوراً ہی ؛ اسی وقت ؛ اب کہ ؛ اس کے بعد ؛ وقتاً فوقتاً۔

Now : (conj.) چونکہ ؛ (اس امر) کے پیش نظر۔

Now : (a) موجودہ ؛ موجودہ وقت کا ؛ حالیہ۔

Now : (n) (۱) موجودہ وقت یا لمحہ ؛ حال۔ (۲) "اب"۔

Ere now : قبل ازیں ؛ اس سے پہلے۔

Even now/But now : ذرا ہی دیر ہوئی۔

Every now and then or again : بار بار ؛ مکرر۔

From now : اب سے۔

Just now : ابھی ؛ اسی وقت ؛ اسی دم۔

Till now : اس وقت ؛ اب تک ؛ تاحال۔

Now-a-day/Now-a-days : (adv.) آج کل ؛ فی زمانہ ؛ فی الحال ؛ اس زمانہ میں۔

Now-a-day/Now-a-days : (a) آج کل کا ؛ اس زمانہ کا ؛ حالیہ۔

Now-a-day/Now-a-days : (n) موجودہ زمانہ ؛ حال۔

Now and again : (adv.) پے در پے ؛ مکرر۔

Now and then : (n) اکثر اوقات ؛ گاہے گاہے ۔

Now one thing now another : کبھی یہ کبھی وہ۔

Now or never : اب یا کبھی نہیں ؛ بس اسی وقت۔

Noway : (adv.) کسی حال میں بھی نہیں ؛ مطلق نہیں ؛ کسی طرح بھی نہیں ؛ اصلاً نہیں ؛ ہرگز نہیں ؛ (روز مرہ) کسی طرح۔

Noways : (adv.) دیکھو Noway

Nowed : (a) (نقابت) گرہ دار ؛ گرہ میں بندھا ہوا ۔

Nowel : (n) دیکھو Noel

Nowhere : (adv.) (۱) کہیں نہیں ؛ کسی جگہ نہیں ؛ کہیں بھی نہیں۔ (۲) کسی کتاب یا تصنیف میں نہیں۔ (۳)بہت پیچھے ۔

Nowhere : (n) (۱) غیر موجود مقام ؛ معدوم مقام۔ (۲) ویرانہ ؛ غیر ترقی یافتہ یا گم نام جگہ۔ (۳) لامکانیت ؛ لاوجودیت۔ (٤) گم نامی۔ (٥) آباد جگہ۔

To be nowhere : مقابلہ کی دوڑ میں بری طرح ہارنا ؛ شدت کے ساتھ نقصان اٹھانا ؛ دیوالیہ ہو جانا ؛ ناواقف ہونا۔

Nowhere near : (adv.) آس پاس بھی نہیں ؛ لگ بھگ بھی نہیں۔

Nowheres : (adv.) (خصوصاً روز مرہ) کہیں نہیں۔

Nowhither : (n) کہیں نہیں ؛ کسی جگہ نہیں۔

Nowise : (adv.) کسی طرح نہیں ؛ کسی حالت میں نہیں ؛ مطلق نہیں۔

Nowness : (n) زمانہ حال میں ہونے یا اس سے متعلق ہونے کی صفت یا حالت۔

Nowt : (n) (۱)(اسکاٹ لینڈ میں) (جمع) مویشی ؛ بیلوں کا گلہ۔ (۲) (واحد) بیل (مجازاً) بے وقوف ؛ احمق ؛ گندا آدمی ؛ گھٹیا آدمی۔

Nowy : (a) (صلیب) درمیان میں یا اس کے آس پاس ٹیڑھا ہو یا نکلا ہوا ہو ؛ کج یا خمیدہ۔

Nox : (n) رات ؛ شب (خاص کر شاعری)۔

Noxa : (a) وہ چیز جو جسم کے لئے مضر ہو۔

Noxal : (a) (قانون) کسی شخص سے یا کسی شخص کے جانور سے نقصان یا زخم پہنچنے کے متعلق یا اس کی کاروائی سے متعلق۔

Noxious : (n) مضر ؛ نقصان دہ ؛ مضر صحت؛ ناگوار ؛ ضرور رساں؛ فاسد۔

Noxiously : (adv.) مضر طور پر ؛ فاسدانہ ؛ ضرر رسانی سے ۔

Noxiousness : (n) ضرررسانی ؛ مضرت۔

Noyade : (n) غرقابی کے ذریعہ موت کی سزا ؛ فرانس کے مجرموں کے لئے زمانۂ قدیم میں اس قسم کی سزا ۔

Noyade : (v) سزا کے طور پر غرقاب کرنا ۔

Noyading : (n) غرقابی۔

Noyau : (n) برانڈی سے بنا ہوا ایک مشروب جس میں خشک میووں کی چاشنی ہوتی ہے ۔

Nozzle : (n) (۱) ٹونٹی ؛ دہانہ ؛ منہ (نل وغیرہ کا) منہنال۔ (۲) (عامیانہ) ناک۔ (۳) چھوٹی ناک یا منقار یا چونچ ؛ نکلا ہوا حصہ یا آخری حد۔

Nozzle : (v) (۱) ٹونٹی دار بنانا ۔ (۲)ناک ڈالنا ۔ (۳) ٹونٹی سے نکلنا ۔

Nozzleman : (v) دہانے یا ٹونٹی سے نکلنے والے بالو یا پانی کا کام کرنے والا ۔

Nu : یونانی الفبا کا تیرھواں حرف۔

Nuance : (n) (۱) باریک فرق ؛ نازک فرق۔ (۲) (لفظ میں معنی کا) شائبہ ؛ پہلو۔ (۳) موسیقی میں نازک تغیر۔ (٤) (معنی ، احساس یا قدر) کے نازک پہلوؤں کے اظہار کی صلاحیت۔

Nuance : (v) باریک فرق کا اظہار کرنا؛ نازک پہلوؤں کی طرف اشارہ کرنا ؛ (رنگ یا سر) کے نازک پہلوؤں کو پیش کرنا ۔

Nub : (n) (۱) ڈھیلا ؛ چھوٹا سا ڈھیلا ؛ ٹکڑا (خصوصاً کوئلے کا)۔ (۲) مغز ؛ اصل ؛ نکتہ ؛ خلاصہ ؛ مدعا ۔ (۳) دھاگے کا گولا ۔

To a nub/To the nub : تھکاوٹ میں ؛ تھکاماندہ ۔

Nub : (v) دھاگے کا گولا مہیا کرنا ۔

Nubbin : (n) (۱) غیر بالیدہ (جیسے پھل) ؛ نا مکمل ۔ (۲) ایسی چیز جس کا بیشتر حصہ ختم ہو گیا ہو ۔

Nubble : (n) (۱) چھوٹا ڈھیلا ؛ ڈلا ؛ ٹکڑا ۔ (۲) چھوٹی پہاڑی ۔ (۳) ایک چھوٹا جزیرہ ۔

Nubbly/Knubbly : (a) جس میں ٹکڑے یا ڈھیلے ہوں ۔

Nubby/Knubby : (a) جہاں ٹکڑے یا ڈھیلے ہوں ۔

Nubecula : (n) (۱) (مرضیات) گدلا یا گندہ ہونا (جیسے پیشاب کا) یا دھند کا ہونا (جیسے آنکھ میں) ۔ (۲) (فلکیات) سحاب کبیر یا صغیر ۔

Nubia : (n) عورتوں کا اسکارف ، سر اور کندھے کے لئے ۔

Nubian : (a) (۱) نیوبیا کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) نیوبیا قوم کی خصوصیت کا حامل ۔ (۳) نیوبیا زبان کا یا اس کی خصوصیت کا حامل ۔

Nubian : (n) (۱) نیوبیا کی قوم ؛ایک حبشی قوم جس نے عیسائی مذہب قبول کر لیا تھا مگر بعد میں مشرف بہ اسلام ہوئی ۔ (۲) نیوبیا کی متعدد زبانوں میں سے کوئی ایک ۔

Nubian goat : (n) نیوبی بکری ۔

Nubian horse : (n) نیوبی کا عربی گھوڑا ۔

Nubiferous : (a) ابر لانے والا ۔

Nubilate : (v) (۱) ابر آلود کرنا ؛ ابر سے بھر جانا ؛ غبار آلود ہونا ۔ (۲) دھندلا کرنا ؛ مبہم کرنا ؛ مخفی کر دینا ۔

Nubile : (a) (خاص کر عورتوں کے لئے) قابلِ شادی ؛ بالغ ؛ جسمانی لحاظ سے جنسی تعلقات کے لائق ۔

Nubility : (n) قابل شادی ہونا ۔

Nubilous : (a) (۱) ابر آلود ؛ کہر آلود ؛ غبار آلود ۔ (۲) مبہم ؛ تاریک ۔

Nubils : (n) خیال ؛ وہم ۔

In nubils : وہم و خیال کے عالم میں ؛ وہم و خیال میں ۔

Nubilum : (n) برج سرطان کے ستاروں کا حلقہ ۔

Nucal : (a) ناریل یا بادام سے متعلق ۔

Nucellar : (a) مرکزہ کا یا اس سے متعلق ۔

Nucellus : (n) (نباتیات) ایسے خلیوں کا اجتماع جو تخمچہ کے جسم میں مرکزی حیثیت رکھتا ہے اور جس میں جنین کی تہیلی ہوتی ہے ؛ مرکزہ ۔

Nucha : (n) پشت گردن ؛ قفا ۔

Nuchal : (a) پشت گردن سے متعلق ؛ قفائی ۔

Nuchalgia : (n) (طب) پشت گردن کا درد ؛ درد قفا ۔

Nuci : (prefix) سابقہ کے طور مستعمل بہ معنی اساس ؛ مرکزہ ؛ لُبّ ؛ مغز ۔

Nuciferous : (a) (نباتیات) جوزوار ۔

Nuciform : (a) جوز شکل ؛ سخته نما ۔

Nucivorous : (a) جوز خور ۔

Nucle-/Nucleo-/Nuclei -: (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی مرکزہ ؛ تخمچہ ۔

Nucleal : (a) نیو کلک ایسڈ ؛ نووی ؛ توانائی ۔

Nuclear : (a) (۱) نووی ؛ مرکزائی ؛ مرکزہ یا اس سے متعلق ؛ مرکزے

کا حامل یا اس کی مانند ۔ (۲) ایک ذرہ یا ذروں کی جماعت سے متعلق ؛ مرکزہ سے براہ راست مربوط یا سالمہ کے حلقہ سے وابستہ ۔ (۳) ایٹمی مرکزے کا یا اس سے متعلق ؛ ایٹمی توانائی کا یا اس سے متعلق ؛ ایٹمی طاقت سے چلنے والا یا اس سے متعلق ۔

Nuclear bomb : (n) نیوکلیر بم ؛ جوہری بم ۔

Nuclear charge : (n) نووی بار ۔

Nuclear chemistry : (n) ریڈیو کیمسٹری ؛ نووی کیمیا ۔

Nuclear complex : (n) اوّلی خلط ؛ ابتدائی خلط ۔

Nuclear cycle : (n) الگا اور فنگی (fungi) کے دور حیات میں ہونے والے گردشی نیوکلیر تغیرات ۔

Nuclear division : (n) نووی تقسیم ۔

Nuclear emulsion : (n) ایک فوٹو گرافی روغناب تاکہ ایک مرکزہ کی راہ معلوم ہو سکے ۔

Nuclear energy : (n) ایٹمی توانائی ؛ نووی توانائی ؛ جوہری توانائی ۔

Nuclear family : (a) (۱) خاندان جو باپ ، ماں اور بچوں پر مشتمل ہو ۔ (۲) ایٹمی مرکزہ یا ایٹمی مرکزہ کا یا اس سے متعلق یا ایٹمی نوات کا رد عمل ۔

Nuclear fission : (n) تقریباً مساوی حصوں میں ایٹمی مرکزے کا انتشار جس سے توانائی کی زبر دست مقدار رہا ہوتی ہے جب بعض بھاری عناصر (جیسے یورینیم اور پلاٹونیم) منتشر ہوتے ہیں ؛ انشقاق نووی ۔

Nuclear fragmentation : (n) (طبیعیات) کسیر نووی ۔

Nuclear fuel : (n) ایسا مادہ جس سے ایٹمی توانائی رہا ہو ۔

Nuclear fusion : (n) ایٹمی مرکزے کا ارتباط ؛ اتحاد نووی ۔

Nuclear isomers : (n) نووی ہم ترکیب ۔

Nuclear membrane : (n) مرکزہ کا حلقہ ۔

Nuclear physics : (n) نووی طبیعیات ۔

Nuclear plate : (n) خط استوائی پلیٹ ۔

Nuclear-powered : (a) ایٹمی توانائی استعمال کرنے والا ؛ ایٹمی توانائی والا ۔

Nuclear reaction : (n) جوہری مرکزے میں تغیر پیدا کرنے کا عمل ؛ جوہری رد عمل ۔

Nuclear reactor : (n) جوہری مُتعاملہ ؛ نیوکلیرری ایکٹر ؛ ایک آلہ جس میں انتشار پذیر مادہ میں رد عمل کا سلسلہ پیدا ہوتا ہے ۔

Nuclear sap : (n) نووی رس ؛ نووی لِمف ۔

Nuclear spindle : (n) نوکلیر اسپنڈل ؛ nitosis میں اسپنڈل نما شکل کا ابھرنا ۔

Nuclear substitution : (n) (کیمیا) نووی بدل ۔

Nuclear theory : (n) نظریہ نوویہ ۔

Nucleary : (a) ن کی فطرت کا ۔

Nuclease : (n) پودوں اور جانوروں میں پایا جانے والا انزائم جو نیو کلیڈ ایسڈ کی آبی تحلیل کرتا ہے ۔

Nucleate : (v) (۱) مرکزہ بننا ؛ مجتمع ہونا ۔ (۲) مرکزہ کی طرح عمل کرنا ؛ جمع ہونا ؛ مُتَراکِم ہونا ۔

Nucleate : (a) نوات دار ؛ مرکزہ دار ؛ حامل مرکزہ ۔

Nucleate : (n) نیوکلیک ایسڈ کا نمک ۔

Nucleation : (n) (۱) مجتمع ہونے کا عمل ؛ اِرتکاز؛ تَراکُم ۔ (۲) مرکزہ کا بننا ۔ (۳) پانی کے لئے بادلوں میں تخم کاری ۔

Nuclei/Nucleus : (n) (حیاتیات) نواتات ؛ مرکزے ۔

**Nucleic : (n)** نیوکلیئک ایسڈ کی دو قسموں RNA اور DNA میں سے کوئی ایک جو کسی نہ کسی شکل میں تمام خلیوں میں پایا جاتا ہے۔

**Nucleic acid : (n)** نیوکلیک ایسڈ، تمام زندہ خلیوں میں پایا جانے والا پیچیدہ ایسڈ جو حیات کے لئے لازم ہے۔

**Nucleiform : (a)** نیوکلس کی شکل کا ؛ نق زدہ۔

**Nuclein : (n)** نیوکلیئن ؛ نکلین

**Nucleo - : (prefix)** نیکیو Nucle

**Nucleobranch : (a)** ایک قسم کا صدفیہ

**Nucleocentrosome : (n)** مرکزوں کی باہمی تقسیم کا مرکز۔

**Nucleocytoplasmic : (a)** مرکزہ اور سیٹوپلازم کا یا ان سے متعلق۔

**Nucleogony : (n)** مرکزوں کی تقسیم جبکہ سیٹوپلازم کی بھی نشوونما ہو۔

**Nucleoid : (n)** مرکزہ کی مانند ؛ مرکزہ نما۔

**Nucleoid : (n)** جسم جو اپنی ترکیب اور خاصیت میں مرکزہ سے مشابہ ہو۔

**Nucleol-/Nucleolo- : (prefix)** جزو ترکیبی بہ معنی مرکزہ ؛ نوات صغیر ؛ (حیاتیات) نواتک۔

**Nucleolar : (a)** مرکزہ یا تخمچہ کا یا اس سے متعلق ؛ در مرکزانی ؛ درنواتی۔

**Nucleolated : (a)** (۱) درنوات دار۔ (۲) (نباتیات) قطرۂ روغن دار۔

**Nucleoloid : (a)** مرکزہ کی مانند ؛ جوزک کی طرح۔

**Nucleolus : (n)** (۱) مرکزیہ ؛ نواتہ ؛ نویاتہ۔ (۲) نُوَیَّہ ؛ نوات صغیر۔ (۳) خاص طور پر پروٹینی ترکیب کا عضویاتی جسم جو مرکزہ کا خاصہ ہے۔ (۴) کروموزم سے الگ کوئی دوسرا مرکزائی جسم۔

**Nucleon : (n)** (۱) پروٹون یا نیوٹرون خصوصاً جوہری مرکزہ میں۔ (۲) نُوَیَّہ (قلبیہ یا قلبیہ) نکلیون۔

**Nucleonic : (a)** نُوَیَّہ کا یا اس سے متعلق۔

**Nucleonics : (n)** طبیعی سائنس کا ایک شعبہ جو جوہری مرکزے کے تمام پہلوؤں خصوصاً ان کے عملی استعمال سے بحث کرتا ہے ؛ (جمع) نُوَیَّہ اور مرکزہ سے متعلق سائنس اور متعلقہ ٹیکنالوجی کا شعبہ خصوصاً جہاں مرکزہ کے وجود کو عملاً برتا جاتا ہو۔

**Nucleoplasm : (n)** کسی مرکزہ کا پروٹوپلازم جو سائٹو پلازم سے مختلف ہوتا ہے۔

**Nucleoside : (n)** مرکبہ جس میں چینی مختلف خلقی بنیاد سے وابستہ ہوتی ہے۔

**Nucleotide : (n)** مرکبہ جس میں فاسفیٹ گروپ نکلیو سائڈ چینی سے سے ملا ہوا ہوتا ہے۔

**Nucleus : (n)** (۱) مرکزہ ؛ مرکز عصبی ؛ ثانوی نشو و نما کے لئے مرکز ؛ پودے اور حیوانی خلیوں کا مرکزی مقام ؛ جوہر کا مثبت بار والا مرکزی حصہ۔ (۲) (جمع میں) نوات ؛ نوات خلیہ مایہ۔ (۳) (طبیعیات) نوات ؛ مرکزہ ؛ کوئی ذرہ جس کے گرد فلز بنتا ہے اور پھیلتا ہے۔ (۴) (ہیئت) راس کومٹ ؛ نواۃ دمدار ستارے کا مرکزی حصہ۔ (۵) (نباتیات) قطرہ ؛ تیلیا ؛ گودا ؛ گری ؛ مغز ؛ مرکزینہ۔ (۶) وہ پتھر جس سے اوزار بنائے جاتے تھے۔ (۷) مرکز عصبی (خصوصاً) ٹھوس مرکزی حصہ جو ایک خولی شے سے جڑا ہوا ہوتا ہے اور تناسلی مایہ کا حامل ہوتا ہے۔

(طبیعیات و کیمیا) جوہری نوات : Atomic nucleus

**Nuclide : (n)** (۱) ایسے جوہر کی قسم جس میں مرکزہ ہوتا ہے اور پروٹون اور نیوٹرون ہوتے ہیں ؛ ایسا جوہر جس میں مخصوص جوہری تعداد اور کمیتی تعداد ہوتی ہے۔ (۲) (نیو فزکس) مخصوص قسم کا ایٹم۔

**Nuclidic : (a)** ایسے جوہر کا یا اس سے متعلق۔

**Nuculanium : (n)** (۱) منہ بند گرہی دار پھل۔ (۲) ایک قسم کا سخت [illegible]

Nucleolus : (n) [illegible]

Nuddle : (v) [illegible]

Nude : (a) عریاں ؛ برہنہ ؛ ننگا ۔

The nude : (۱) (فن) عُریاں مجسمہ ۔ (۲) عریاں تصویر ۔

Nude : (n) عریاں شخص : عریاں تصویر یا مجسمہ ۔

Nudely : (adv.) عریاں طور پر ؛ برہنہ طریقہ سے ۔

Nudeness : (n) عریانیت ؛ برہنگی ؛ ننگا پن ۔

Nudge : (v) (۱) کہنی مار کر اشارہ کرنا ؛ کہنی مارنا ؛ ترغیب دینا ؛ نزدیک ہونا ؛ ٹہوکا دینا ۔ (۲) (مجازاً) کسی کو اپنی طرف متوجہ کرنا ۔

Nudi- : (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی عریاں ؛ برہنہ ۔

Nudibranch : (n) عریاں خیشومہ ؛ ایک قسم کا صدف ۔

Nudibranchial : (a) عریاں خیشومہ سے متعلق ۔

Nudibranchiate/Nudibranchian : (n) عریاں خیشومہ ۔

Nudibranchiate : (a) (حیوانیات) عریاں خیشومہ سے متعلق ۔

Nudiflorous : (a) جس میں عریاں پھول ہوں خصوصاً غدود سے عاری ۔

Nudiped : (a) بال یا غدود سے عاری پاؤں ۔

Nudiped : (n) ایسا جانور جس کے پاؤں میں بال یا غدود نہ ہوں ۔

Nudish : (a) تقریباً عریاں ؛ عریانیت سے قریب ۔

Nudism : (n) (نظریہ) عریانیت ؛ دین عریانیت ؛ عریاں پسندوں کے اصول یا ان کا عمل ۔

Nudist : (n) عریانی کا حامی عریانیت ؛ عریانیت پرست ؛ دین عریانی

Nudist : (a) عریانی یا حامی عریانیت کا یا اس سے متعلق ۔

Nudist club : (n) دین عریانی کا مرکز ؛ عریانیت پرستوں کا کلب ۔

Nudity : (n) عریانی ؛ عریاں تصویر خصوصاً فن لطیف میں پیش کردہ ۔

Nudum : (a) (نباتیات وغیرہ) عریاں ؛ برہنہ ۔

Nuff : Enough کا مخفف ۔

Nuff said : (روز مرہ) میں متفق ہوں ؛ یہ درست ہے ؛ یہ کافی ہے ۔

Nugacious : (a) معمولی؛ غیر اہم؛ بے کار ؛ غیر مؤثر ؛ جو نافذالعمل نہ ہو۔

Nugaciousness : (n) غیر اہم ہونا ؛ معمولی ہونا ۔

Nugacity : (n) معمولی پن ؛ غیر اہم ہونا ؛ نافذ العمل نہ ہونا ۔

Nugatoriness : (n) پوچ ؛ بے اہمیتی ؛ جزئی ۔

Nugatory : (a) غیر نافذالعمل ؛ بے کار ؛ بے اثر؛ پوچ ؛ غیر اہم۔

Nugget : (n) (۱) ڈلا یا ڈھیلا کسی قیمتی دھات کا (پلاٹینم یا سونے کا) : ٹکڑا ؛ کچے سونے کا ڈلا ؛ کچے سونے کے ڈلے کے مشابہ کوئی شے ۔ (۲) کانسی کا رنگ ۔ (۳) (آسٹریلیا) گٹھا ہوا جانور ۔

A nugget of gold : سونے کا ڈلا ۔

Nuggety : (a) ڈلا یا ڈھیلا سے متعلق ؛ ٹکڑے کا یا اس سے متعلق ۔

Nugi : (prefix) جزو ترکیبی ۔

Nugify : (v) (۱) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ ڈلے میں کرنا ۔ (۲) حماقت کرنا ۔

Nugifying : (a) کم قیمت چیزیں پیدا کرنے والا ۔

Nuisance : (n) (۱) مخل ؛ امر باعث زحمت ؛ تکلیف دہ شخص ، کام یا چیز ؛ اذیت ؛ درد سر ؛ آفت ؛ بلا ؛ رنج ۔ (۲) تکلیف دہ حالت یا عادت وغیرہ ۔ (۳) وہ چیز جو جماعت یا فرد کے لئے باعث تکلیف ہو اور جس کی قانونی چارہ جوئی ہو سکے ؛ وبال جان ۔

Commit no nuisance : (راہگیروں کے لئے نوٹس) یہاں غلاظت نہ پھیلاؤ ۔

He is a nuisance to all of us : وہ سبھوں کے لئے باعث زحمت ہے ۔

What a nuisance : کیا درد سر ہے ؟

Nuisance value : (n) تکلیف دہی کی قیمت ؛ (کسی کی) تکلیف دہی کو ختم کرنے کا معاوضہ ۔

Nuisancer : (n) موجب زحمت و درد سر ؛ مزاحم ۔

Null : (v) کالعدم قرار دینا ؛ بے اثر کر دینا ؛ پوچ قرار دینا ؛ بے اثر کر دینا ؛ باطل قرار دینا ۔

Null : (a) (قانون) نہ ؛ کچھ نہیں ۔

Null : (a) (قانون) بے کار ؛ باطل ؛ بے معنی ؛ بے قیمت ؛ بے اثر ؛ غیر اہم ۔ (۲) صفر ؛ ہیچ ؛ صفر سے متعلق ۔

Null : (n) (۱) منبت کاری ؛ تزئین ۔ (۲) ایک بے معنی حرف ۔

Null and void : (a) باطل ؛ بے اثر ؛ بے قیمت ۔

Null hypothesis : (n) ایک مفروضہ کہ آبادی کے دو شماریاتی نمونوں کا فرق اتفاقی ہے ، کسی باقاعدہ سبب سے نہیں ۔

Null method : (n) پیمائش کا ایک طریقہ جس میں معلوم مقدار (جیسے برقی رو) کا موازنہ غیر معلوم مقدار سے ہوتا ہے ۔

Nulla/Nullah : (n) نالا ؛ آب گذر ؛ پانی کا راستہ جو اکثر خشک ہو جاتا ہے ۔

Nullabora : (n) شیرف کی رپورٹ کہ مقروض شخص کے پاس کوئی سامان یا جائداد قابل ترقی نہیں ہے ؛ بے اثاثہ ؛ بے جاگیر ۔

Nulli : (prefix) جزو ترکیبی بہ معنی نہ ؛ کوئی نہیں؛ ہیچ ؛ باطل؛ فاقد ۔

Nullibicity/Nullibiety : (n) کہیں نہ ہونے کی حالت یا کیفیت ؛ عدم وجود ۔

Nullification : (n) لغو ؛ ابطال ۔

Nullibist : (n) روح کے وجود کا منکر ۔

Nullifidian : (n) بے دین آدمی ؛ بے عقیدہ ؛ لامذہب ۔

Nullifier : (n) کالعدم قرار دینے والا ؛ بے عقیدہ ؛ لامذہب ۔

Nullify : (n) لغو کردینا ؛ بے اثر کر دینا ؛ باطل قرار دینا ؛ عقیم کرنا؛ خنثیٰ کرنا ۔

Nullipara : (n) بانجھ ؛ عقیم ۔

Nulliparity : (n) (عورت کا) عقیم ہونا ؛ بانجھ ہونا ۔

Nulliparous : (a) عقیم ؛ بانجھ ؛ لاولد (عورت) ۔

Nullipore : (n) الگا کی قسموں میں سے کوئی ایک جس سے چونا خارج ہوتا ہے اور جسے پہلے جانور تصور کیا جاتا تھا ۔

Nulliporous : (a) الگا کی قسموں میں سے کوئی ایک قسم سے متعلق جس سے چونا نکلتا ہے ۔

Nullity : (n) کالعدم یا غیر نافذالعمل ہونے کی کیفیت یا حالت ؛ ہیچ ہونا ؛ کالعدم ہونا ؛ لاشے ؛ معدوم ؛ بے حقیقت چیز ۔

Numb : (a) (۱) سُن ؛ شل ؛ بے حس خصوصاً ٹھنڈک سے ۔ (۲) سرد ؛ بے نیاز ۔ (۳) سُن یا شل کی خاصیت کا حامل ۔ (٤) شل انگیز ۔

Numb : (v) (۱) سُن یا شل کرنا ؛ مردہ کر دینا ۔ (۲) سُن یا شل ہونا ؛ مردہ یا بے حس ہوجانا ۔ (۳) (مجازاً) مبہوت کر دینا ؛ ہوش کم کردینا ؛ سکتے کی حالت پیدا کردینا ۔

Numb : (n) سردی جو مچھلیوں کو سن کر دیتی ہے ۔

Numb-fish : (n) برقی ماہی ؛ تار پیڈو مچھلی (جس میں سے بجلی

نکلتی ھے اور اپنے شکار کو سن کر دیتی ھے)۔

Numb-skull/Numskull : (n) احمق ؛ بودا آدمی ۔ (۲) غبی شخص ۔

Numb-skulled : (a) بودا ؛ احمق ۔

Numbat : (n) ایك چھوٹا کیسوی غضله ۔

Numbed : (a) سُن یا شل کردہ ۔

Numbly/Numbedly : (adv.) بے حسی کے ساتھ ۔

Numbness : (n) سُن ھونا ؛ شل ھونا ؛ بے حسی ۔

Number : (n) (۱) عدد ؛ ہندسه ؛ تعداد ؛ مقدار ۔ (۲) منتخب جماعت ؛ ایك مخصوص جماعت ؛ پرولتاری ؛ مجمع ؛ ازدہام ؛ عدد کی سیریز میں کو تجریدی اکائی ؛ حساب ۔ (۳) عدد (فرد یا جمع) ۔ (٤) (عموماً جمع میں مستعمل) جماعت ؛ مجمع ؛ ہجوم ۔ (٥) جمع میں متعدد ؛ آبادی کی اکائیاں ۔ (٦) شمارہ (کسی مجله کا) ؛ موسیقی یا ادب کا انتخاب ۔ (۷) کسی شخص کی صلاحیت یا شخصیت کے متعلق خبر یا عرفان ۔ (۸) ریاستہائے متحدہ امریکا کی لاٹری کا کھیل ۔ (۹) وزن ؛ موزونیت ؛ گیت یا موسیقی کا آئٹم ۔ (۱۰) تحریر نو کے نشانات ۔ (۱۱) عروض کے ارکان ۔ (۱۲) (جمع) اشعار ۔ (۱۳) (روز مرہ) شخص یا چیز خصوصاً کپڑے کی کوئی چیز ؛ کوئی ملبوساتی چیز ۔ (۱٤) پر کشش عورت ۔ (۱٥) کام ؛ مشغلہ ۔

Any number : چند ؛ مختصر ۔

Back number : رسالے کا پرانا نمبر ؛ جو پرانی ھو گئی ھو ؛ (مجازاً) دقیانوسی چیز یا شخص ۔

By the numbers : (adv.) باقاعدہ یا میکانکی طور پر ۔

Golden number : دیکھو Golden : (a)

His number has gone up : وہ مر گیا ھے ۔

In numbers : مسلسل (کئی اشاعتوں میں) ۔

One's number is up : (بول چال) تباہ ھونا ؛ مرنے کے قریب ھونا ۔

Science of numbers : علم حساب ۔

Story issued in numbers : کہانی جو قسطوں میں شائع ھو ؛ قسط وار کہانی ؛ سلسله وار کہانی ۔

To look after/Take care of/Number one : ہمیشه اپنا خیال رکھنا ۔

To lose the number of one's mess : مرنا؛ وفات پانا؛ فنا ھونا ؛ ضائع ھونا ۔

Without number : بے شمار ؛ لاتعداد ؛ بے حساب ؛ ان گنت ۔

Number : (v) (۱) گننا ؛ شمار کرنا ؛ تعداد معلوم کرنا ۔ (۲) (مجہول میں) تعداد محدود ھونا ۔ (۳) محسوب کرنا ؛ زمرے میں شامل کرنا ۔ (٤) نمبر ڈالنا ؛ نمبر لگانا ۔ (٥) (اتنے سال کی) عمر ھونا ۔ (٦) (اتنی) تعداد ھونا ۔ (۷) شمار کا (فلاں عدد تك) پہنچنا ۔ (۸) برابر ھونا ؛ پہنچنا ۔

Number : (a) Numb کی Comparative degree ۔

Number agreement (n) : قواعدی توافق ۔

Number 9 (pill): گولی نمبر ۹ ؛ فرضی دوا جسے فوجی ڈاکٹر ھر مرض میں دیتا ھے ۔

Number 10 downing street : (n) ممبر ۱۰ ڈاؤننگ اسٹریٹ (برطانیه کے وزیر اعظم کی سرکاری قیام گاہ) ۔

Number one : (n) ذات ؛ نفس ؛ ذاتی مفاد ۔

Number one : (a) اول ؛ اعلیٰ ؛ نفیس ترین ۔

Number plate : (n) لائسنس پلیٹ ؛ شناختی نمبر ؛ نمبر دار پلیٹ خصوصاً وہ پلیٹ جو رجسٹرڈ موٹر گاڑیوں میں لگا رہتا ھے ۔

Number sign : (n) ایك علامت # جو کسی عدد کے پہلے عدد کو ظاھر کرنے کے لئے دی جاتی ھے جیسے (# 2 pencil)۔

**Number theory : (n)** حساب کا وہ شعبہ جو عدد کی خصوصیات سے بحث کرتا ہے ۔

**Numberable : (a)** قابل شمار ؛ جو گنا جاسکے ۔

**Numberer : (n)** شمار کرنے والا ؛ گننے والا ۔

**Numberless : (a)** بے شمار ؛ انبوہ ؛ ان گنت ۔

**Numbers : (n)** (۱) توریت ؛ عہد عتیق ۔ (۲) مردم شماری کی کتابیں ۔

**Numbing : (a)** بے حس کرنے والا ؛ سن کرنے والا ؛ افسردہ کرنے والا ۔

**Numbingly : (adv.)** بے حسی کرتے ہوئے ۔

**Numbles : (n)** ہرن وغیرہ کے اندرونی حصے جو کھائے جاتے ہیں ۔

**Numbness : (n)** بے حسی ؛ سن ہونا ؛ شل ہونا ۔

**Numdah : (n)** نمدہ ؛ ایک قسم کا اونی کپڑا ۔

**Numen : (n)** الوہیت ؛ ربوبیت ؛ معبود ۔

**Numenius : (n)** پرندوں کی ایک نوع ۔

**Numerable : (a)** قابل شمار ؛ گنے جانے کے لائق ۔

**Numeracy : (a)** شمار ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

**Numeral : (a)** (۱) عدد ؛ ہندسہ کا یا اس سے متعلق ؛ عددی ؛ اکثریتی ؛ عددی تعلق ۔ (۲) عدد یا ہندسہ پر مشتمل ۔

**Numeral : (n)** عدد ؛ ہندسہ ۔

**Numerary : (a)** عددی ؛ ہندسے کا ۔

**Numerate : (v)** مفصل فہرست بہم پہنچانا ۔

**Numerate : (a)** علم حساب اور سائنس کے بنیادی اصولوں سے واقف ۔

**Numeration : (n)** عدد شماری ؛ شمار کرنے کا عمل ۔

**Numerative : (a)** عدد یا عدد کی تمثیلی فہرست کا یا اس سے متعلق ۔

**Numerative : (n)** درجہ بندی کرنے والا ۔

**Numerator : (n)** (۱) شمار کرنے والا ؛ کسر کا وہ حصہ جو خط کے اوپر ہو اور نسب نما کے حصوں کو بتاتا ہو ؛ شمار کنندہ ۔ (۲) نمبر دینے والا ۔

**Numeric : (a)** نمبر ؛ عدد ۔

**Numerical : (a)** (۱) عددی ؛ اکثریتی ؛ عددی تعلق ؛ عدد ظاہر کرنے والا ؛ عددی صلاحیت میں متعلق ۔ (۲) (قیمت) ناقابل امتیاز ؛ یکساں ۔

**Numerical aperture : (n)** ایک عدد جو مائیکروسکوپ کے موضوع کو حل کرنے والی صلاحیت کا پتہ بتاتا ہو ۔

**Numerical rating system : (n)** بیمہ پریمیم قائم کرنے کا ایک طریقہ ۔

**Numerical value : (n)** الفبا کے کسی حرف کے لئے متعین عدد ؛ کسی لفظ یا فقرے کے حروف کے اعداد کا حاصل جمع ۔

**Numerically : (adv.)** تعداد کے لحاظ سے ؛ عدد کے اعتبار سے ؛ بالکل یکساں طور پر ۔

**Numerist : (n)** عدد شناس ۔

**Numerological : (a)** عدد شناسی کا یا اس سے متعلق ۔

**Numerological : (adv.)** اعداد کے ذریعہ غیب گوئی کے طریقے سے ۔

**Numerologist : (n)** عدد شناس ؛ عدد شناسی کا ماہر ؛ اعداد کے ذریعہ پیشن گوئی کرنے والا ؛ اعداد کے مخفی مفہوم کا عالم ۔

**Numerology : (n)** عدد کی پُراسرار اہمیت کا علم ؛ عدد شناسی ؛ اعداد کے ذریعہ پیشن گوئی ؛ اعداد کے مخفی مفہوم کا علم یا مطالعہ ۔

Numerosity : (n) متعدد ہونے کی حالت ۔

Numerous : (a) متعدد ؛ بہت ؛ کثیر ۔

Numerously : (adv.) کثیر طور پر ؛ کثرت سے ۔

Numerousness : (n) کثیر یا متعدد ہونے کی حالت یا صفت ۔

Numidae : (n) پرندوں کی ایک نوع ۔

Numidian : (n) قدیم نیو میڈیا کا باشندہ ؛ اس قوم کی بربری زبان ۔

Numidian alphabet : (n) لیبیا کا حروف تہجّی ؛ لیبیائی الف بے ۔

Numididae : (n) افریقہ اور مڈغاسکر کے پرندوں کا ایک خاندان جو طاؤس جیسے پرندوں کے مشابہ ہوتا ہے ۔

Numinous : (a) (۱) فوق فطرت ؛ غیر فطری ؛ کسی دیوتا یا دیوی سے متعلق ؛ متبرک ؛ طلسمی ؛ جادو سے متعلق ۔ (۲) تبرک ؛ پاک ؛ احترام کے قابل ؛ قابل تکریم ؛ احترام پذیر ۔ (۳) جو بلند شعور یا جمالیاتی احساس کو پسند آئے ؛ روحانی ؛ پُراسرار ؛ ناقابل فہم ۔ (٤) خدائی ؛ معبودانہ ۔ (٥) معبود کے وجود کا خیال ؛ دہشت و عقیدت ۔

Numinous : (n) ایک مرئی مگر ذی شان وجود جس سے خوف اور محبت دونوں پیدا ہو اور جو مذہب کی خصوصیت کے غیر عقلی جز پر مشتمل ہو ؛ الوہیت کا نفسیاتی اظہار جس سے مذہبی خوف و رغبت پیدا ہو ۔

Numismatic/-al : (a) سکّوں کا ؛ مسکوکاتی ۔

Numismatically : (adv.) سکہ شناسی کی روسے ؛ سکہ شناس کے نقطہ نظر سے ؛ مسکوکات کی روسے ۔

Numismatics : (n) (۱) سکّہ شناسی ۔ (۲) مسکوکاتی اشیاء جمع کرنے والا ۔

Numismatist/Numismatician : (n) (۱) سکہ شناس ؛ مسکوکات کا ماہر ۔ (۲) مسکوکاتی اشیاء جمع کرنے والا ؛ سکّے جمع کرنے والا ۔

Numismatologist : (n) سکّہ شناس ۔

Numismatology : (n) سکہ شناسی ۔

Nummary : (n) (۱) روپیوں یا سکوں کا یا ان سے متعلق ۔ (۲) سکوں سے بحث کرنے والا ۔

Nummular / Nummulated : (a) (مرضیات) گول ۔

Nummulite : (n) (حیوانیات) ایک قسم کا متحجر حیوان ۔

Nummulitic : (a) متحجر حیوان سے متعلق ۔

Numnah : (n) نمد ؛ گھوڑے کی پیٹھ پر کا گدّا ۔

Nun : (n) راہبہ ۔

Nun : (v) راہبات دیر میں زندگی بسر کرنا ۔

Nun : (n) عبرانی حروف تہجّی کا چودھواں حرف ؛ عربی ، فارسی اور اردو کا ایک حرف (نون) ۔

Nun-bird : (n) ایک قسم کا پرند ۔

Nun-buoy : (n) (جہاز رانی) درمیان میں سرکلر شکل کا پیراک پیپا ۔

Nun-hood : (n) راہبہ کا درجہ ۔

Nun-like : (a) راہبہ کی مانند ۔

Nunatak : (n) گلیشیر سے گھرا ہوا پہاڑ یا پہاڑی ؛ نوناٹک ؛ چٹان کی چوٹی جو کلاہ برف کی سطح سے نکلتی ہو ۔

Nunc dimittis : (n) (۱) ان الفاظ سے شروع ہونے والی مناجات ۔ (۲) رخصت ہونے کی اجازت ؛ رخصت ؛ روانگی ۔

Nuncheon : (n) نوشابہ مفرح ۔

Nunciate : (n) قاصد ؛ ایلچی ؛ پیام آور ؛ پیام بر ۔

Nunciative : (a) پیام یا قاصد کا یا اس سے متعلق۔

Nunciature : (n) پوپ کے سفیر کی مدت یا ایلچی کا عہدہ۔

Nuncio : (n) (۱) پوپ کا سفیر یا ایلچی۔ (۲) پیغام رساں ؛ پیام بر۔ (۳) پولینڈ کی مجلس کا رکن۔

Nuncius : (n) سفیر ؛ ایلچی۔

Nuncle : (n) چچا ؛ عم (اب بول چال)۔

Nuncupate : (v) اعلان کرنا ؛ وصیت کرنا ؛ زبانی کہنا ؛ زبانی ہبہ یا وصیت کرنا۔

Nuncupation : (n) زبانی وصیت ؛ زبانی ہبہ۔

Nuncupative : (a) زبانی ؛ شفاہی ؛ زبانی ہبہ سے متعلق۔

Nundinal : (a) بازاری (روم قدیم) ؛ Nundine کا یا اس سے متعلق۔

Nundinal letter : (n) وہ حرف جو بازار کے دنوں کے لئے استعمال کئے جائیں (قدیم روم میں ہفتہ کے سات دنوں کے بازار کے لئے حروف کا استعمال کرتے تھے)۔

Nundination : (n) لین دین ؛ خرید و فروخت ؛ تجارت۔

Nundine : (n) بازار کا دن جو قدیم روم میں ہرنویں دن ہوا کرتا تھا۔

Nunky : (n) Nuncle کی مخصوص شکل۔

Nunnation : (n) تنوین ؛ اسم کے آخر میں حرف " ن " کا اضافہ جیسے اسماً۔

Nunnery : (n) (۱) دیر راہبات ؛ راہبوں کی خانقاہ۔ (۲) راہبہ کا ایک درجہ۔

Nunnish : (a) راہبہ کا یا اس سے متعلق۔

Nuntius : (n) دیکھو Nuncio

Nupe : (n) (۱) نائیجیریا کی ایک حبشی قوم۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد۔ (۳) اس قوم کی زبان۔

Nuphar : (n) نیلوفر ؛ کنول کی ایک قسم۔

Nuptial : (a) (۱) شادی بیاہ سے متعلق۔ (۲) جماع سے متعلق۔

Nuptial : (n) شادی ؛ بیاہ ؛ جماع۔

Nuptial flight : (n) جنسی اعتبار سے بالغ سماجی کیڑوں وغیرہ (جیسے شہد کی مکھی) کی پرواز جس میں مخالطت و مجامعت ہوتی ہے۔

Nuptiality : (n) (۱) شادی کی شرح۔ (۲) (جمع) شادی ؛ بیاہ۔ (۳) ازدواجیت۔

Nuragh : (n) ایک قدیم سنگی مینار۔

Nurse : (n) (۱) نرس ؛ دایا ؛ کھلائی ؛ انا۔ (۲) تیمار دار ؛ بیمار دار۔ (۳) ضعیف ؛ زخمی اور مریض کی دیکھ بھال کرنے والا ؛ معالج کی نگرانی میں اس کے بتائے ہوئے فرائض انجام دینے والا۔ (٤) (کسی صفت کو) نشو و نما دینے والا ملک وغیرہ ؛ پرورش گاہ ؛ گہوارہ۔(٥) نگرانی ؛ پرورش۔ (٦) (جنگل) وہ درخت جو اس زمین سے لگایا جائے کہ اسکے سائے میں دوسرے درخت پرورش پائیں ؛ محافظ درخت۔ (۷) (حشریات) جنسی قوت کے لحاظ سے ناقص چیونٹی ؛ شہد کی مکھی۔ (۸) (حیوانیات) وہ منفرد جانور جس کا تناسل کبھی جنسی اور کبھی لاجنسی ہو۔

To nurse or at nurse : نرس کی نگرانی میں۔

To put to nurse : نرس کے حوالہ کرنا ؛ نرس کی دیکھ بھال میں دینا۔

Nurse : (v) (۱) دائی گیری کرنا ؛ بچے کو دودھ پلانا۔ (۲) بچہ کھلانا ؛ کھلائی کا کام کرنا ؛ بچے کی پرورش کرنا ؛ پالنا۔ (۳) پرورش پانا ؛ پلنا۔ (٤) خدمت کرنا ؛ فروغ دینا۔ (٥) (نفرت وغیرہ) دل میں رکھنا ؛ سہنا۔ (٦) پرداخت کرنا ؛ تن دہی سے نگرانی کرنا۔ (۷) (شکایت وغیرہ) دل میں رکھنا۔

(۸) تیمار داری کرنا ؛ نرس کا کام کرنا ؛ بیمار کی خدمت کرنا ۔ (۹) (بچے کو) پیار سے گود میں لینا ؛ گلے لگانا ۔ (۱۰) اپنے گھٹنے یا پیر وغیرہ کو پکڑنا یا سہلانا (چوٹ یا درد کی وجہ سے) ۔ (۱۱) (آگ کے پاس) مل کر بیٹھنا ؛ جھک کر بیٹھنا ۔ (۱۲) (حلقۂ انتخاب وغیرہ کی) خاطر کرتے رہنا ؛ خوش رکھنا ۔ (۱۳) (بلیرڈ یا انٹا) گیندوں کو پاس رکھنا تاکہ متعدد Cannons بن سکیں ۔ (۱٤) کرائے کی گاڑیوں یا گھڑ دوڑ کے گھوڑوں میں سے ایک کا دوسرے پر سوار رہنا ؛ پیچھا نہ چھوڑنا ؛ ساتھ لگا رہنا ۔ (۱۵) (پودوں کو) حرارت اور نمی پہنچانا ۔ (۱٦) (دکان وغیرہ کی) معاونت کرنا (تاکہ دیوالیہ نہ ہوجائے) ۔

Nurse : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Nurse cell : (n) ایک قسم کا خلیہ جو نمو پذیر بیضوی خلیے کو غذا پہنچاتا ہے ۔

Nurse child : (n) وہ بچہ جو کسی نرس کی نگرانی یا حفاظت میں ہو ۔

Nurse crop : (n) وہ فصل جو پودوں کو غیر ضروری گھاس وغیرہ سے محفوظ رکھنے کے لئے لگائی جائے ۔

Nurse father : (n) دیکھ بھال کرنے والا باپ ؛ پرورش کرنے والا باپ ۔

Nurse shark : (n) (۱) گرین لینڈ کا شارک ۔ (۲) شارک کی مختلف قسموں میں سے کوئی ایک ۔ (۳) آسٹریلیا کا ایک زرد رنگ کا بڑا شارک ۔

Nurse tender : (n) (خاص کر آئرلینڈ میں) وہ نرس جو بیماروں کی دیکھ بھال کرے ۔

Nurse tree : (n) وہ درخت جو دوسرے چھوٹے پودوں کی حفاظت کرے یا ان کی نشو ونما میں معاون ہو ۔

Nurser : (n) (۱) دایا ؛ کھلائی ۔ (۲) نرسنگ بوتل ؛ بچہ کو دودھ پلانے کی شیشی یا بوتل ۔

Nursery : (n) (۱) نرسری ؛ بچوں کی پرورش گاہ ؛ تربیت گاہ ؛ نرسری اسکول ۔ (۲) (نباتیات) نرسری ؛ پود گھر ؛ پود کیاری ؛ پود گاہ ۔ (۳) تالاب یا بکس جس میں مچھلیوں کے زیرے رکھے جاتے ہیں ؛ ماہی خانہ ۔ (٤) جانوروں کی نشو و نما کی جگہ ۔ (۵) (چیونٹی وغیرہ میں) وہ خلیے جس میں پھل روپ بڑھتے ہیں ۔ (٦) دوسالہ گھوڑوں کی دوڑ ۔ (۷) (بلیرڈ) گیندوں کو ساتھ رکھ کر بنایا ہوا سلسلہ ۔

Nursery rhyme : (n) ننھوں کا گیت ؛ بچوں کے لئے کوئی منظوم قصہ ۔

Nursery school : (n) پانچ سال سے کم عمر کے بچوں کا اسکول ۔

Nursery slopes : (n) (اسکیٹنگ میں) وہ ڈھلانیں جو نو مشقوں کے لئے بہت ہی موافق سمجھی جاتی ہیں ۔

Nursery word : (n) بچوں کا لفظ ۔

Nurseryman : (n) پود گھر والا ؛ وہ جو پودوں اور درختوں کو سائنٹفک طور پر لگاتا اور ان کی دیکھ بھال کرتا ہے ۔

Nursing : (a) دیکھ بھال کرنے والا ؛ نگہبانی کرنے والا ۔

Nursing : (n) (۱) نرس کا پیشہ ۔ (۲) مختلف سرگرمیاں جو نرس کے فرائض میں شامل ہوتی ہیں ۔

Nursing anemia / -sickness : (n) ایک خلاف معمول کیفیت جس میں بے حد کمزوری اور ضعف اشتہا ہوتی ہے جس کے نتیجہ میں موت واقع ہوسکتی ہے ۔

Nursing bottle : (n) بوتل جس کے منہ پر ربر کی نپل (چُسنی) لگی رہتی ہے اور بچوں کو دودھ پلانے یا سیال غذا دینے میں کام آتی ہے ۔

Nursing home : (n) (۱)(خصوصاً برطانیہ میں) ایک پرائیویٹ اسپتال ۔ (۲) وہ پرائیویٹ مکان جہاں تین یا اس سے زیادہ افراد کی دیکھ بھال یا نرسنگ کی جاتی ہو ۔ (۳) نرسنگ ہوم ؛ تیمار خانہ ۔

Nursle : (v) پالنا ؛ پرورش کرنا ۔

Nursling/Nurseling : (n) (۱) جس کی تربیت یا پرورش اہتمام سے ہو ۔ (۲) دودھ پیتا بچہ یا دوسرے پستان دار

جانوروں کا بچہ ؛ خصوصاً انّا کے ذریعہ پلنے والا بچہ ۔ (۳) بچہ (جو کھلائی کے سپرد ہو) ۔

Nurtural : (a) تربیت یا پرورش سے پیدا ہونے والا یا اس سے متعلق ۔

Nurture : (n) (۱) تربیت ؛ پرورش ؛ تغذیہ ؛ پرورش و تربیت ۔ (۲) غذا ؛ جو قوت بہم پہنچائے ؛ مقوی ۔ (۳) پرورش کا عمل ؛ کھلانا پلانا ۔ (٤) وہ اثرات جو کسی عضویہ کے جینی امکانات کے اظہار کو بدل دیں ۔

Nurture : (v) (۱) غذا ، قوت اور حفاظت بہم پہنچانا ۔ (۲) تربیت کرنا ؛ تعلیم دینا ۔ (۳) (متروک) اخلاقی تربیت دینا ۔ (٤) نشو و نما میں معاون ہونا ؛ ترقی بخشنا ۔ (٥) کھلانا پلانا ؛ پالنا ؛ پرورش کرنا ۔

Nurtureless : (a) تربیت یا تغذیہ کی کمی ہونا ۔

Nurturer : (n) تربیت یا پرورش دینے والا ۔

Nusairi : (n) شمالی سیریا (شام) کا ایک مذہبی گروہ جو نسبتاً علاحدگی پسند ہوتا ہے اور جو اسلام ، عیسائیت اور دوسرے مقامی سر چشموں سے مذہبی عقیدے اخذ کرتاھے ، اسے انصاری بھی کہتے ہیں ۔

Nut : (n) (۱) سپاری ۔ (۲) ڈھبری ۔ (۳) (عام) کلّہ ؛ سر ۔ (٤) (نباتیات) جوز ؛ سختہ ۔ (٥) کسی جوز کا سخت چھلکا ۔ (٦) کوئی شے جو سختی میں جوزسے مشابہ ہو ؛ نمہ داری ؛ بے ڈھب آدمی ؛ ایسا شخص جس پر مشکل سے اثر ہو ۔(۷) کھونٹی (سارنگی وغیرہ کی) ۔ (۸) (جمع میں) کوئلہ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ۔ (۹) (عامیانہ) نوجوان شخص جس میں نمائش کا مادہ ہو؛ غیر متوازن شخص ۔ (۱۰) گول کیک یا بسکٹ ۔ (۱۱) متعلقہ تمام اخراجات عموماً اسٹیج یا ٹیلی ویژن کے پروگرام کا خرچ ۔ (۱۲) مشکل مسئلہ یا سوال ۔ (۱۳) (عام) بانکا ؛ چھیلا ۔ (١٤) گھڑی کی چرخی کا ابھرا ہوا حصہ ۔ (١٥) (بحری) لنگر کے مربع حصوں کا ابھار ۔ (١٦) (خصوصاً جمع میں) مضحکہ خیز جو اب ۔ (١٧) پاگل ؛ خبطی ؛ سودائی ۔

A nut cracker face : (مجازاً) سروتا نما چہرہ ۔

Can' t shoot for nuts : (عامیانہ) وہ معمولی طور پر بھی کام نہیں کرسکتا ۔

Deaf nut : جوز بے مغز ۔

For nuts : (adv.) (عامیانہ خصوصاً برطانیہ میں) ذرا بھی نہیں ۔

Hard nut to crack : (۱) مشکل مسئلہ ۔ (۲) بے ڈھب آدمی ۔

Off one' s nut : نشہ میں دھت یا پاگل ؛ مجنوں ؛ مخبوط ۔

Peanut : مونگ پھلی ۔

To be nut or dead nuts on : (۱) بے حد شوق ہونا ۔ (۲) (عامیانہ) ماہر ہونا ؛ استاد ہونا ۔

To be nuts on : (عامیانہ) بہت پسند آنا ؛ ریشہ خطمی ہوجانا ؛ باغ باغ کردینا ۔

Nut : (a) (۱) جوز کا یا اس کی خاصیت کا حامل ؛ جوزی ۔ (۲) جوزگاہ ۔

Nut : (v) جوز چننا یا جمع کرنا عموماً Nutting مستعمل ہے ۔

Nut-breaker : (n) سروتا جس سے جوز توڑتے ہیں ۔

Nut-brown : (n) ایک گہرا بادامی یا گندمی رنگ ۔

Nut burger : (n) مونگ پھلی دار زمین ۔

Nut-butter : (n) جوزی مکھن ؛ جوز سے بنا ہوا مصنوعی مکھن ۔

Nut-cake : (n) مونگ پھلی دار روٹی ۔

Nut-crack : (n) (اب عامیانہ) بے دھارکا سروتا جس سے جوز توڑتے ہیں ۔

Nut-cracker : (n) (۱) بے دھارکا سروتا جس سے جوز توڑتے ہیں ۔ (۲) ناک اور ٹھوڑی جو ابھری ہوئی ہو اور پاس ہو ؛ چہرے کا سروتا ۔ (۳) ایک قسم کا پرندہ جو یورپ میں عام طور پر پایا جاتا ہے ۔ (٤) کاگ ؛

(حیوانیات) جوز کترا ۔

Nut-cracker : (a) سروتے کے جبڑوں کے مشابہ ۔

Nut-fall : (n) درخت سے جوز کا طبعی طور پر گرنا ۔

Nut-gall : (n) تلخ رطوبت جو ایک قسم کے بلوط کے درخت سے نکلتی ہے اور رنگنے کے کام میں آتی ہے ۔

Nut-grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Nut-grater : (n) جوزکش ۔

Nut hatch : (n) جوز خورہ : ایک چھوٹا سا پرندہ جو رینگ کر چلتا ہے اور جوز کھاتاہے ؛ جوز پھوڑ پرندہ ۔

Nut-hook : (n) ہک والی چھڑی جو جوز کے توڑنے میں استعمال کی جاتی ہے ۔

Nut-jobber : (n) دیکھو Nut-hatch

Nut-let : (n) (۱) ایک چھوٹا جوز ؛ جوزک ؛ سختک ۔ (۲) جوزک کی طرح ایک چھوٹا پھل ۔

Nut-like : (a) جوزکے مشابہ ؛ جوزکی خصوصیات کا حامل ؛ جوزنما ۔

Nut meat : (n) کسی جوز کا گودا ۔

Nut of bahera : مشرقی ہندوستان کا ایک پھل جس کا استعمال چمڑا پکانے یا دیہاتی دواؤں میں ہوتا ہے ۔

Nut-oil : (n) مونگ پھلی اور اخروٹ وغیرہ کا تیل ؛ روغن جوز ۔

Nut-palm : (n) آسٹریلیا کا کھجور جس میں جوز لگتے ہیں ۔

Nut pecker : (n) دیکھو Nut-hatch

Nut-pick : (n) جوز یا گری دار میوہ سے گودا نکالنے والا ایک چھوٹا اوزار ۔

Nut-tree : (n) جوز کا درخت خصوصاً (Hezel) ۔

Nut-weevil : (n) ایک قسم کاکیڑا جو hezelnut کے اندرانڈے دیتا ہے ۔

Nutant : (a) خمیدہ ؛ سرجھکاتے ہوئے ؛ آویزاں ۔

Nutate : (v) (نباتیات) لٹک آنا ؛ جھک جانا ۔

Nutation : (n) (۱) خم ؛ خمیدگی ؛ جھکنا ؛ کجی ۔ (۲) محور زمین کی حرکت ۔ (۳) نمو پذیر پودوں کے مختلف حصوں کا نمو پذیری سے متغیر ہونا ؛ حرکت ۔

Nutational : (a) حرکت ؛ تغیر یا خمیدگی سے متعلق ۔

Nutmeg : (n) (۱) جائفل ؛ جوزالطیب ؛ جائفل کے مشابہ کوئی درخت ۔

Nutmeg : (n) ریاست کنیکٹی کٹ کا باشندہ ۔

Nutmeg apple : (n) جائفل کے درخت کا پھل ؛ جائفل ۔

Nutmeg bird : (n) ایک قسم کا پرند ۔

Nutmeg butter : (n) جائفل سے حاصل ہونے والی زرد رنگ کی چربی ۔

Nutmeg flower : (n) ایک یورپی بوٹی ۔

Nutmeg hickory : (n) میکسیکو اور ریاستہائے متحدہ کا ایک پھل جو جائفل کے مشابہ ہوتا ہے ۔

Nutmeg liver : (n) جگر کی ایک بیماری جو عموماً دل یا پھیپھڑے کی خرابی سے ہوتی ہے ۔

Nutmeg oil : (n) جائفل سے حاصل ہونے والا تیل یا چربی ؛ بے رنگ یا معمولی پیلے رنگ کا تیل جس کی بو جائفل کی طرح ہوتی ہے اور جس کا استعمال دواؤں کو (بد)مزہ بنانے کے لئے ہوتا ہے ۔

Nutmeg pigeon : (n) ویسٹ انڈیز اور افریقہ کےکبوتروں کی ایک قسم ۔

Nutmeg shell : (n) ایک بحری گھونگا ۔

Nutmeg wood : (n) ایک قسم کے درخت کی لکڑی ۔

Nutmegged : (a) جائفل کا مزہ پیدا کیا ہوا ۔ (مرضیات) لاغری سے متاثر ۔

Nutria : (n) (۱) جنوبی امریکا کے ایک آبی جانور کی سمور ۔ (۲) زیتون کی طرح کا بھورا رنگ ۔

Nutricial : (a) نرسنگ ، پرورش یا تربیت کا یا اس سے متعلق ۔

Nutricism : (n) (حیاتیات) ہم باشی ؛ ہم زیستی ۔

Nutrient : (a) غذا کا کام دینے والا ؛ مقوی ؛ جس میں غذائیت ہو ؛ غذا بخش ۔

Nutrient : (n) غذائیت ؛ مقوی غذا خصوصاً ایک کیمیاوی عنصر یا غیر عضویاتی عنصر ۔

Nutrify : (v) (قدیم) غذا بہم پہنچانا ؛ غذائیت بخش ۔

Nutrilite : (n) نارمل نشو و نما کے لئے لازم شئے (وٹامن کے طور پر) ۔

Nutriment : (n) غذائیت ؛ مقوی غذا ؛ قوت بخش غذا (لفظی اور مجازی معنوں میں) ؛ جو نشو و نما کو بڑھائے اور حیوانی یا نباتی زندگی کی قدرتی شکست و ریخت کی تلافی کرے ۔

Nutrimental : (a) قوت بخش ؛ مقوی ۔

Nutrition : (n) (۱) غذا ۔ (۲) تغذیہ ؛ غذا پہنچانا ؛ غذا پانا ۔ (۳) وہ سارے افعال جن سے جاندار پودا غذا لیتا ہے اور اسے ہضم ، تحلیل اور جذب کرتا ہے ۔

Nutritional : (a) غذائیت کا یا اس سے متعلق ۔

Nutritional anemia : (n) خون کی کمی جو ناکافی غذا یا ان غذائی مادوں کے جذب نہ ہونے کی وجہ سے پیدا ہوتی ہے جو سرخ جسیمہ کے خلیوں اور ہیمو گلوبن کی تولید کے لئے ضروری ہے ۔

Nutritional deficiency : (n) کھانے میں ضروری غذائیت (جیسے نمک اور وٹامن) کے ناکافی ہونے سے مرض یا ضعف کا ہونا ۔

Nutritionally : (adv.) غذائیت کے اعتبار سے ۔

Nutritionist : (n) غذائیت کے مطالعہ کا ماہر ؛ غذائیت کا ماہر ۔

Nutritious : (a) قوت بخش ؛ مقوی ؛ جو نشو و نما میں معاون اور طبعی ریخت و ریز کی تلافی کرتا ہو ۔

Nutritiously : (adv.) غذائیت کے اعتبار سے ۔

Nutritiousness : (n) قوت بخش یا مقوی ہونے کی صفت یا حالت ؛ غذائیت ۔

Nutritive : (a) (۱) قوت بخش ؛ مقوی ۔ (۲) غذائیت کا یا اس سے متعلق ؛ غذا کا کام دینے والا ؛ تغذیے کا ۔

Nutritive : (n) غذا ؛ کھانے کی چیز ۔

Nutritive ratio: (n) غذا کی قابل ہضم غذائیت بخش اشیاء میں قابل ہضم پروٹین کا تناسب ۔

Nutritively : (adv.) غذائیت کے اعتبار سے ۔

Nutritiveness : (n) غذائیت ؛ قوت ۔

Nutritory : (a) قوت بخش ؛ مقوی ؛ مغذی ۔

Nutriture : (n) غذائیت (والی خوراک) ۔

Nuts : (a) پرجوش ؛ خواہش مند ؛ باشتیاق ۔

Nutshell : (n) (۱) جوز کا چھلکا ۔ (۲) مختصر ترین لفظوں میں ؛ مختصر مقدار طول یا سائز میں ۔ (۳) بہت چھوٹاسا خانہ ۔ (٤) چھوٹا سا گھر ۔ (٥) خلاصہ ؛ لب لباب ۔

In a nutshell : (adv.) مختصر لفظوں میں ؛ بہت ہی مختصر جملے میں ۔

Nutshell : (v) مختصر لفظوں میں بیان کرنا ؛ کوزے میں بند کرنا ۔

Nutsy : (a) پاگل ؛ مجنوں ۔

Nuttalliasis : (n) پروٹوزوا سے پیدا ہونے والا مرض ۔

Nutter : (n) جوز جمع کرنے والا ۔

Nutting : (n) جوز جمع کرنے کا عمل ۔

Nutty : (a) (۱) کثیر الجوز ؛ جہاں جوز بہ افراط ہوں ۔ (۲) مجنوں ؛ دیوانہ ؛ ذہنی طور پر غیر متوازن ؛ مخبوط ؛ سودائی ۔ (۳) سرور انگیز ۔ (٤) جوز کے مزہ والا ۔ (٥) (برطانیہ میں) بناٹھنا ۔

Nux vomica : (n) (۱) کچیلا ؛ فلوس ماہی ۔ (۲) درخت جو یہ پھل دے ۔

Nuzzer : (n) کسی خاص موقع پر بزرگوں کو نذرانہ پیش کرنا ؛ نذر ۔

Nuzzle : (v) (۱) ناک رگڑنا ؛ ناک سے کام لینا ۔ (۲) کسی چیز پر رگڑنا یا دبانا ۔ (۳) قریب ہونا ؛ شریک ہونا ۔ (٤) تھوتھنی سے زمین کھودنا ۔ (٥) آرام سے بستر پر لیٹنا ۔ (٦) ناک میں گھسیڑنا ۔ (۷) ناک سے گھسیڑنا ۔ (۸) تھوتھنی سے اکھیڑنا ۔

Nuzzle : (v) (۱) (خصوصاً برطانیہ میں) مزے سے پڑے رہنا ۔

Nyala : (n) (۱) جنوب مشرقی افریقہ میں پائے جانے والے ہرن کی ایک نوع ۔ (۲) افریقہ کے بعض وسط مشرقی پہاڑوں میں ملنے والے بھورے رنگ کا کمیت گھوڑا ۔

Nyam-we-zi : (n) (۱) مغربی ٹنگانیکا کی بانتو زبان بولنے والی ایک قوم ۔ (۲) اس قوم کی بانتو زبان ۔

Nyanzaz : (n) جھیل ۔

Nyasa : (a) (۱) نیاسا لینڈ کا یا اس سے متعلق یا اس کی خصوصیات کا حامل ۔ (۲) نیاسا لینڈ کی قوم سے متعلق یا اس کی خصوصیات کا حامل ۔

Nyasa : (n) نیاسا لینڈ کا باشندہ ۔

Nyasalander : (n) نیاسا لینڈ کا باشندہ ۔

Nyaya : (n) ہندو مذہب کا مسلّمہ فلسفیانہ نظام جو بنیادی طور پر منطق اور معقولات سے بحث کرتا ہے ۔

Nychthemeron : (n) ایک دن اور ایک رات کی پوری مدت ؛ یوم مکمل ؛ رات دن (ہیئت) ۔

Nyct-/Nycti-/Nycto - : جزو ترکیبی بہ معنی رات ۔

Nyctaginaceae : (n) خاص طور پر امریکا کی جڑی بوٹیوں کی ایک قسم ۔

Nyctalope : (n) شب کور ؛ دھندلکے یا رات میں ضعف بصارت میں مبتلا ہونے والا ۔

Nyctalopia : (n) رتوندھی ؛ شب کوری ؛ بصارت کا ایک نقص جس میں رات میں بصری قوت گھٹ جاتی ہے ۔

Nyctalopy : (n) (۱) شب کوری ۔ (۲) رتوندھاپن ۔

Nyctanthous : (a) (نباتیات) شب گُلہ ۔

Nyctea : (n) چڑیوں کی ایک نوع جس میں ایک قسم کا اُلو بھی شامل ہے ۔

Nyctemera : (n) آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کے پروانوں کی ایک قسم ۔

Nyctereutes : (n) پستان دار جانوروں کی ایک قسم ۔

Nycteris : (n) افریقی اور ایشیائی چمگادڑوں کا ایک خاندان ۔

Nycteris : (n) چمگاڈر ؛ ایک نوعی تسمیہ ۔

Nicticorax : (n) رات کا بگلا ۔

Nyctinastic movements : (n) (نباتیات) نَومی حرکات ۔

Nyctinasty : (n) (نباتیات) نومی حرکت جس کا تعلق تغیر حرارت یا شدت روشنی سے ہوتا ہے ۔

Nyctitropic : (a) (نباتیات) رات میں ایک خاص سمت میں گھوم جانے والا ۔

Nycto : (prefix) دیکھ

Nyctophobia : (n) شب ترسی ؛ رات میں ڈرنا ۔

Nye : (n) جھول ؛ گلہ ۔

Nylghau : (n) نیل گائے ۔

Nylon : (n) (۱) نائیلون ؛ مصنوعی دھاگوں سے تیار ہونے والا کپڑا یا پلاسٹک یا رسّی ۔ (۲) نائیلون سے بنا ہوا جلد خشک ہوجانے والا کپڑا ۔ (۳) نائیلون کے دھاگوں سے تیار شدہ کوئی سامان ۔ (٤) (جمع) نائیلون کے موزے ۔ (٥) کپڑے جو نائیلون کے دھاگے سے تیار کئے گئے ہوں ۔

Nylon salt : (n) ایک سفید بلوری نمک جو نائیلون بنانے میں حاصل ہوتا ہے ۔

Nyloned : (a) نائیلون کے موزے پہنے ہوئے ۔

Nymph-/Nnympho - : جزو ترکیبی بہ معنی Nymph ۔

Nymph : (n) (۱) یونانی اور رومی اساطیر ؛ فطرت کی دیویوں میں سے ایک جو پری ، ساگردیوی یا حور جیسی ہوتی ہے اور پہاڑوں ، جنگلوں ، مرغزاروں اور سمندروں میں رہتی ہے ۔ (۲) حسینہ ؛ اخلاقی طور پر کمزور عورت ۔ (۳) (حیوانیات) منجھروپ ؛ پیوپا ۔ (٤) (حیوانیات) پری ؛ تیتری ۔

Nymphae/Nympha : (n) (۱) شفتین صغریٰ ۔ (۲) (حیوانیات) بادامی ۔

Nymphaea/Nymphea : (n) آبی پودوں کی ایک قسم ۔

Nymphaeaceae : (n) آبی پودوں کا خاندان ۔

Nymphaeum : (n) وہ رومی عمارت جہاں چشمے ہوں، پھول اور پودے ہوں اور جسے آرام گاہ کے طور پر استعمال کیا جاتا ہو ؛ آرام گاہ ؛ راحت کدہ ۔

Nymphal : (a) جل پری یا ساگردیوی سے متعلق ۔

Nymphal : (n) (۱) تیتری کی ایک جنس ۔ (۲) ایک قسم کا پودا ۔

Nymphalid : (n) ایک قسم کی تتلی ؛ حور تیتری ؛ پری تیتری ۔

Nymphalidae : (n) تتلیوں کا ! ۔ ساندان ؛ پری تیتریاں ۔

Nymphalis : (n) تتلیوں کی ایک نوع ۔

Nymphean : (a) جل پریوں سے متعلق یا ان کے موافق ۔

Nymphet : (n) (۱) نوجوان ساگردیوی ؛ نوخیز جل پری ۔ (۲) زود بالغ عورت ؛ بدکار عورت ۔ (۳) حور جیسی یا جنسی طور پر بے حد پر کشش لڑکی ۔

Nymphidae : (n) آسٹریلیا میں پائے جانے والے چیونٹیوں جیسے کیڑوں کا ایک خاندان ۔

Nymphiparous : (a) (حشریات) ایک قسم کے کیڑے سے متعلق ۔

Nymphish : (a) ساگردیوی کا یا اس سے متعلق یا اس کے مشابہ ؛ پری نما ؛ حوروش ۔

Nymphlike : (a) پری پیکر ؛ ساگردیوی کے مشابہ (حسن یا سلیقہ میں) ۔

Nympho - : دیکھو Nymph

Nympho : (n) Nymphomaniac کا مخفف ۔

Nymphoides : (n) آبی پودوں کی ایک نوع جو منطقہ حارہ میں پائی جاتی ہے اور جس کے پھول سفید یا زرد ہوتے ہیں ۔

Nympholepsy : (n) (۱) عشق پری ؛ جنون حور ۔ (۲) مجنونیت ؛ حال آنا ۔ (۳) (کسی چیز کا) والہانہ شوق ؛ سودا ؛ جنون ۔

Nympholept : (a) دیوانہ ؛ مجذوب ۔

Nympholept : (n) (۱) دیوانگی ؛ مجنونیت ۔ (۲) (کسی چیز کا) سودائی یا دیوانہ ۔

Nympholeptic : (a) دیوانہ ؛ مجذوب ؛ والہانہ ۔

Nymphomania : (n) شبق النساء ؛ جنسی سرگرمی کے لئے کسی

عورت کی شدید آرزو جو شخصی ھوس پر مبنی ھو ؛ اسے Uteromania بھی کہتے ھیں ؛ چُل ؛ چُداسی ۔

Nymphomaniac : (n) شہوتی عورت ؛ جماع کی دیوانی ؛ جماع کی شدید آرزو میں مبتلا ؛ چُداسی ۔

Nymphon : (n) (حیوانیات) ایک قسم کی آبی مکڑی ۔

Nymphosis : (n) کیڑے کاتیتری میں تغیر ۔

Nymphotomy : (n) (جراّحی) Nymphae کی قطع وبرید ۔

Nyoro : (n) یوگانڈا کی بانتو زبان بولنے والی قوم ۔

Nystagmatic : (a) ارتجافی ۔

Nystagmic : (a) ارتجاف مُقلہ میں مبتلا ۔

Nystagmoid : (a) ارتجاف مقلہ کی طرح ؛ (آنکھ کے) ڈھیلے کے پھڑکنے کی طرح ۔

Nystagmus : (n) ارتجاف مقلہ ؛ ڈھیلے کا پھڑکنا ؛ مردمک چشم کی غیر ارادی گردش جو غنودگی کے ساتھ دماغی صدمہ کے بعد ھوتی ھے ۔

Nytril : (n) ایک مصنوعی دھاگا ۔

Nyx : (n) الہ شب ؛ رات کی دیوی ؛ نِکس ۔

-nyxis : (comb. form) جزوِ ترکیبی بہ معنی نیش زنی ؛ عمل شگاف ۔




VOLUME FOURTH

# O - Q

CHIEF EDITOR

Prof. Kalimuddin Ahmad



National Council for Promotion of Urdu Language
Ministry of Human Resource Development
Government of India
West Block-I, R. K. Puram, New Delhi- 110 066, INDIA

# پیش لفظ

پچھلے ۵۰ سال میں اردو زبان نے ایک زندہ زبان کی طرح قومی اور بین الاقوامی سطح پر ہو رہی تبدیلیوں کو اپنے اندر اس طرح سمویا ہے کہ اجنبیت کا کوئی احساس نہیں ہوتا۔ اس دوران سائنسی اصطلاحات اور نئے الفاظ کا ایک بڑا ذخیرہ اردو زبان کا جزولاینفک بنتا گیا۔ اس پس منظر میں عبدالحق کی انگلش۔ اردو ڈکشنری عصر جدید کے تقاضوں کو پورا نہیں کر پارہی تھی اور ایک ایسی جامع لغت کی ضرورت شدت سے محسوس ہو رہی تھی جو نہ صرف اردو کے اس ارتقائی سفر کا احاطہ کرے بلکہ اکیسویں صدی کی سائنسی اور تکنیکی ضروریات کو بھی پورا کر سکے۔ ۶ جلدوں پر مشتمل جامع انگلش۔ اردو ڈکشنری کا پروجیکٹ ان ضروریات کو پورا کرنے کے لئے شروع ہوا تھا۔ مجھے امید ہے کہ جن مقاصد کو مد نظر رکھتے ہوئے ڈکشنری کا یہ پروجیکٹ شروع کیا گیا تھا ان کو یہ ڈکشنری پورا کرے گی۔

ڈکشنری کی ہر جلد میں کوشش یہ رہی ہے کہ کوئی بھی لفظ بیچ میں منقطع نہ ہونے پائے جس کی وجہ سے کسی جلد کی ضخامت زیادہ ہو گئی ہے تو کسی کی کم۔ موجودہ جلد (چہارم) تقریباً ۹۰۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس جلد میں اندازاً ۲۰۰۰۰ اندراجات ہیں۔ کوشش یہ کی گئی ہے کہ زیادہ سے زیادہ عام استعمال کے الفاظ کے اندارجات کا اس لغت میں احاطہ کیا جائے تاکہ ہر میدان کے طلباء و قاری، مترجمین و محققین کو اس کے سامنے کسی اور ڈکشنری کی ضرورت نہ محسوس ہو۔ دیگر بہت سی خوبیوں کے ساتھ ایک خاص خوبی یہ بھی ہے کہ اس میں نہ صرف روزمرہ محاورہ بلکہ سائنس، نفسیات، ریاضیات، فلسفہ، طبیعیات، حیاتیات، ادبیات، سماجیات، لسانیات و معاشیات وغیرہ غرض یہ کہ تمام مروجہ علوم و فنون کے روزمرہ استعمال کے الفاظ و تراکیب کا بھی قابل قدر ذخیرہ اس میں موجود ہے۔

علاوہ بریں اس کے اندرجات کو عام قاری و طلباء کے لئے اتنا آسان فہم بنایا گیا ہے کہ اس کے استعمال کرنے میں کسی بھی قسم کی دشوارای نہ پیش آئے کیونکہ اس کی ترتیب اندراجات انگریزی حروف تہجی کی ترتیب کے ساتھ لفظ بہ لفظ بھی کر دی گئی ہے مثال کے طور پر:

Parrot : (n) [Fr. 'parroquet.'] (۱) توتا: (۲) توتے کی طرح نقل کرنے والا: نقال۔ (۲) پوفین: بو قلموں منقار: ایک بحری پرندہ جس کی چونچ جھری دار اور مختلف اللون ہوتی ہے: یہ بحر ظلمات کے شمال میں ہوتا ہے۔ (۳) مچھلیوں کی ایک قسم (توتا مچھلی)۔

Parrot : (v) (۱) توتے کی طرح دہرانا: توتے کی طرح نقل کرنا۔ (۲) توتے کی طرح بے سوچے سمجھے رٹنا۔ (۳) توتے کی طرح دہرانے کے لئے سکھانا: توتے کی طرح سخت تربیت حاصل کرنا۔

Parrot-coal : (n) (اسکاتستانی، روزمرہ) دیکھو Cannel coal

Parrot disease : (n) (بیطاری) توتا روگ: ایک قسم کی بیماری: حُمی البیغا۔

Parrot-fish : (n) (۱) توتا مچھلی: سمک البیغا: ایک قسم کی مچھلی جو چمکیلے رنگ اور توتے کی چونچ کی طرح سخت منہ والی ہوتی ہے۔ (۲) سخت جبڑے والی منطقۂ حارہ کے سمندروں میں پائی جانے والی ایک قسم کی مچھلی۔ (۳) آسٹریلیا کی ایک قسم کی مچھلی۔ (۳) ملفوف فکہ ماہی کی طرح کی ایک قسم۔

Parrot green : (n) سبز رنگ: زردی مائل سبز توتے کی طرح کا رنگ۔

Parrot tongue : (n) توتے کی طرح زبان خصوصاً ٹائفس میں انسانی زبان کی خشک حالت۔

| | |
|---|---|
| Parrot weed : (n) | زرد پھول والی درخت : منطقۂ حارہ میں ایک امریکی درخت ۔ |
| Parrot work : (n) | محض تقلیدی اعادہ یا مصنوعی اعادہ ۔ |
| Parrot wrasse : (n) | منطقۂ حارہ کے سمندروں میں پائی جانے والی سخت جبڑے والی مچھلی ۔ |
| Parroter : (n) | وہ شخص جو سیکھے ہوئے کو دہراتا ہے ؛ توتے کی طرح دہرانے والا ؛ توتے کی طرح رٹنے والا ۔ |
| Parrotry : (n) | توتے کی طرح دوسرے اقوال وغیرہ کو بے سوچے سمجھے دہرانا یا ان کا اعادہ ۔ |

اس کے ساتھ ساتھ ذیلی اندراجات کو بھی لفظ بہ لفظ حروف تہجی سے ترتیب دیا گیا ہے جیسے :

| | |
|---|---|
| Ape's paternoster : | دانت کٹکٹانا یا لرزنا ؛ کانپنا ۔ |
| Black paternoster : | ایک قسم کا منتر یا جادو ٹونا ۔ |
| Devil's paternoster : | کوسنا جو زیر لب دیا جائے ؛ زیر لب بد دعا ؛ ورد نفریں آمیز ۔ |

جہاں ضروری سمجھا گیا ہے وہاں اسلوبیاتی اہمیت کی بھی نشاندہی کی گئی ہے ۔ جیسے متروک ، قدیم ، ادبی و لسانیاتی وغیرہ ۔ اس کے علاوہ ساتھ ساتھ جہاں تک ممکن ہو سکا انگریزی محاوروں کے معنی واضح کرنے کے لئے اس کے مترادف ہم معنی ضرب الامثال یا محاورے وغیرہ کا بھی استعمال کرنے کی حتی الامکان کوشش کی گئی ہے ۔ مثلاً :

| | |
|---|---|
| Probed it to the quick : | دکھتی رگ پکڑنا ۔ |
| Quick change : | روپ بدلنا ۔ |
| Quick eared : | سن گن لینے والا ۔ |
| To quit claim : | حق سے دست بردار ہونا ۔ |
| To pay a person in his own coins : | جیسے کو تیسا ؛ ترکی بہ ترکی جواب دینا ۔ |

علاوہ ازیں یہ تمام دفتری اہلکاروں ، اہل قلم و علم ، صحافیوں ، اساتذہ ، قانون داں ، طلباء ، مترجمین و محققین اور عام قاری کی روزمرہ ضروریات کے لئے بھی یکساں کار آمد و مفید ثابت ہو گی ۔ یہ جامع انگریزی اردو لغت اندھیرے میں روشنی کی ایک کرن ہے کیونکہ اس کے مکمل سیٹ میں تقریباً ۲ لاکھ الفاظ و اندراجات کا احاطہ کیا گیا ہے ۔

امید ہے کہ یہ اکیسویں صدی کے تقریباً تمام علمی و سائنسی تقاضوں کو بھی پورا کرے گی ۔ اردو دنیا اور اردو قاری کا تعاون و مشورے حاصل رہے تو انشاء اللہ یہ بہت جلد اور زیادہ خوبصورت انداز میں آپ لوگوں کے سامنے ہو گی ۔

میں اس لغت کے چیف ایڈیٹر کلیم الدین احمد صاحب (خدا ان کو غریق رحمت کرے) اور ان کی ٹیم میں شامل سبھی لوگوں کا شکرگذار ہوں جو اس کی ترتیب و تدوین میں کلیم الدین احمد صاحب کے معاون و مددگار رہے ۔ ان کے اسمائے گرامی میں سید شاہ عطاء الرحمٰن ، محمد صدیق ، ممتاز احمد ، مصطفیٰ کمال ہاشمی ، سید عبدالحمید ، ناصر رضا خان جلیلی ، رضوان احمد خان اور کاظم حسین شامل ہیں ۔

عموماً لغات کی پروف خوانی ایک انتہائی محتاط انداز کا اور باریک بینی کا کام ہوتا ہے اور خاص طور سے ذو لسانی لغات کی تصحیح و پروف خوانی ایک انتہائی نازک اور دقت طلب معاملہ ہے اس لئے اس کی پروف خوانی میں کافی توجہ اور محنت و لگن کی ضرورت ہوتی ہے اس

خدمت کو ہماری ریسرچ اسسٹینٹ مہ جبیں اختر نے دفتر کی اور دوسری ذمہ داریوں کے ساتھ کافی خوش اسلوبی،محنت و لگن سے انجام دیا ہے اس لئے وہ خاص طور سے شکریہ کی مستحق ہیں۔

قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان دوسری زبانوں کی لغات و اصطلاحات ، دائرۃ العلوم وغیرہ جیسے تامل۔اردو ڈکشنری ، اردو انسائیکلوپیڈیا کے علاوہ بہت سی اصطلاحات و مضامین کی لغات جیسے حیاتیات ، عمرانیات ، لسانیات ، نباتیات ، نفسیات ، تاریخ و سیاسیات انتظامیہ وغیرہ کی تدوین و ترتیب میں مصروف ہے جن کی آج کے دور میں اشد ضرورت ہے۔ ان میں سے کچھ تو مکمل ہو چکی ہیں ، اور آج کل طباعت کے مراحل میں ہیں اور کچھ تیاری کے مرحلے طے کر رہی ہیں۔ ان فرہنگوں کے آنے کے بعد مولانا ابوالکلام آزاد اردو یونیورسٹی ، جو کہ اب وجود میں آچکی ہے ، کو بھی اپنے علمی پروگرام آگے بڑھانے میں بڑی مدد ملے گی۔

امید ہے کہ آئندہ آنے والے دو تین سالوں میں کونسل کی کافی کچھ کاوش و محنت لغات و اصطلاحات کی شکل میں موجود ہو گی۔ مجھے امید ہے کہ تمام کر مفرما و محبان اردو کونسل کی اس کاوش کو سراہیں گے اور اپنے مفید و اہم مشوروں سے نوازتے رہیں گے تاکہ اس کی پالیسیوں اور مہمات کو جِلا مل سکے۔ در اصل کوئی بھی انسانی کام مکمل و بے عیب نہیں ہوتا حالانکہ اس ڈکشنری کی تدوین و ترتیب میں پوری لگن اور انتہائی احتیاط سے کام لیا گیا ہے اس کے باوجود اگر اس میں کوئی خامی یا کمی نظر آئے تو میری محبان اردو اور اردو دوستوں سے درخواست ہے کہ وہ بلا کسی جھجھک و ہچکچاہٹ کے کونسل کو مطلع کریں تاکہ آئندہ پانچویں اور چھٹی جلد میں ان اغلاط کا اعادہ نہ ہو۔

(محمد حمید اللہ بھٹ)

ڈائرکٹر

قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان

منسٹری آف ہیومن ریسورس ڈویلپمنٹ

(حکومت ہند)

ویسٹ بلاک۔ ۱ ، آر۔کے۔ پورم

نئی دہلی۔ ۱۱۰۰۶۶

# ABBREVIATIONS USED IN THIS DICTIONARY

| | |
|---|---|
| a. | ...adjective |
| a (in etymologies) | ...adoption of |
| abbrev. | ...abbreviation, abbreviated |
| abstr. | ...abstract |
| ad. | ...adaptation of |
| adj. | ...adjective |
| adv. | ...adverb |
| AF (r). | ...Anglo-French |
| Amer. | ...American |
| Anglo-Fr. | ...Anglo-French |
| Anglo-Ind. | ...Anglo-Indian |
| Anglo-Ir. | ...Anglo-Irish |
| Anglo-L. | ...Anglo-Latin |
| aphetic | ...aphetic, aphetized |
| app. | ...apparently |
| Arab. | ...Arabic |
| Aram. | ...Aramaic |
| arch. | ...archaic |
| A. V. | ...Authorised version of the Bible |
| bibl. | ...biblical |
| Boh. | ...Bohemian |
| Braz. | ...Brazilian |
| Brit. N. Amer. | ...British North America |
| Bulg. | ...Bulgaria |
| Byz. | ...Byzantine |
| Cat (al) | ...Catalan |
| Celt | ...Celtic |
| Cf. cf. | ...Confer, Compare |
| Cl. L. Gr. | ...Classical Latin, Greek |
| Conj. | ...Conjuction |
| Contr. | ...Contracted, Contraction |
| Da | ...Danish |
| deriv | ...derivative, derivation |
| dim. | ...diminutive |
| Dor. | ...Doric |
| Du. | ...Dutch |
| etym. | ...etymology |
| f. | ...from of, formed on |
| F. | ...French |
| Flem. | ...Flemish |
| Fr. | ...French |
| G. | ...German |
| Gael. | ...Gaelic |
| Ger. | ...German |
| Goth. | ...Gothic |
| Gr. | ...Greek |
| Heb. | ...Hebrew |
| H. G. | ...High German |
| Hind. | ...Hindustani |
| Icel. | ...Icelandic |
| IE. | ...Indo-European |
| imit. | ...Imitative |
| Indo-Eur. | ...Indo-European |
| Indo-Gmc. | ...Indo-Germanic |
| int., interj. | ...interjection |
| Ir. | ...Irish |
| Irel. | ...Ireland |
| It. | ...Italian |
| Jap. | ...Japanese |
| Jav. | ...Javanese |
| L. | ...Latin |
| Lat. | ...Latin |
| Law L. | ...Low Latin |
| L. Du. | ...Low Dutch |
| Lett. | ...Lettish |
| LG. | ...Low German |
| Linn. | ...Linnaeus |
| Lith. | ...Lithuanian |
| Maundev. | ...Maundeville |
| M. Bret. | ...Middle Breton |
| M. Du. | ...Middle Dutch |
| (M) Du. | ...Middle and modern Dutch |
| ME. | ...Middle English |
| med. L. | ...mediaeval Latin |
| Mex. | ...Mexican |
| MHG. | ...Middle high German |
| M Ir. | ...Middle Irish |
| MLG. | ...Middle Low German |
| (M) LG. | ...Middle and Modern Low German |
| mod. L. | ...Modern Latin |
| MSc. | ...Middle Scottish |
| MSw. | ...Middle Swedish |
| M. Welsh. | ...Middle Welsh |
| n | ...Noun |
| N Afr. | ...North-African |
| N Amer. | ...North American |
| NEFr. | ...North-eastern French |
| N. Eng. | ...Northern English |
| N Fris. | ...North Frisian |
| N. O. | ...Natural Order |
| Northumb. | ...Northumbrian |
| Norw. | ...Norwegian |
| N. S. W. | ...New South Wales |
| N. T. | ...New Testament |
| N. W.. n.w. N. Z. | ...north-west,-western |
| N. Z. | ...New Zealand |
| O Bret. | ...Old Breton |
| O Brit. | ...Old British |
| obsc. | ...obscence, -ly |
| O Celt. | ...Old Celtic |
| O Corn. | ...Old Cornish |
| OE. | ...Old English (Anglo-saxon) |
| OFr. | ...Old French |
| (O) Fr. | ...Old and modern French |
| O Fris. | ...Old Frisian |
| O Gael. | ...Old Gaelic |
| OHG | ...Old High German |
| O Icel. | ...Old Icelandic |
| O Ir. | ...Old Irish |
| O L. | ...Old Latin |
| O L Frank, OLG | ...Old Low Frankish, German |
| O Lith. | ...Old Lithuanian |
| ON | ...Old Norse |
| ONFr. | ...Old Northern French |
| O North. | ...Old Northumbrian |
| O Pers. | ...Old Persian |
| O Pruss. | ...Old Prussian |
| Opp. | ...opposed (to) |
| Ork. | ...Orkney |
| OS. | ...Old Saxon |
| O Scand. | ...Old Scandinavian |
| OSL. -Oslav. | ...Old Slavonic |
| Osp. | ...Old Spanish |
| O Sw. | ...Old Swedish |
| O T. | ...Old Testament |
| OW. | ...Old Welsh |
| pa. t | ...past tense |
| perh. | ...perhaps |
| Pers. | ...Persian |
| Peruv. | ...Peruvian |
| Pg., Port | ...Portuguese |
| Pol. | ...Plural |
| Pol. | ...Polish |
| pop. L. | ...popular Latin |
| post-Aug. | ...post Augustan Latin |
| post-Cl. | ...post-Classical Latin |
| pple | ...participle |
| pr. | ...provencal |
| prep. | ...preposition |
| prob. | ...probably |
| pron | ...pronoun |
| refash | ...refashioned |
| Rom. | ...Roman. l |
| Rum | ...Rumanian |
| Russ. | ...Russian |
| S. Afr. | ...South African |
| S. Amer. | ...South American |
| Scand. | ...Scandinavian |
| Schol. L. | ...Scholastic Latin |
| Scotl. | ...Scotland |
| Sem. | ...Semitic |
| Serb. | ...Serbian |
| Shetl. | ...Shetland |
| Sinh. | ...Sinhalese |
| Skr. | ...Sanskrit |
| Slav. | ...Slavonic |
| Sp. | ...Spanish |
| Sw. Swed. | ...Swedish |
| Syr. | ...Syriac |
| Teut. | ...Teutonic |
| Tokh. | ...Tokharian |
| Tyrol. | ...Tyrolese |
| Ukr. | ...Ukrainian |
| unkn. | ...unknown |
| U. S. | ...United State |
| V | ...Verb |
| Var. | ...Variable |
| W. | ...Welsh, West, western |
| WFr. | ...West French |
| W Fris. | ...West Frisian |
| W Gmc. | ...West Germanic |
| WIE. | ...Western Indo-European |
| W. Ind., W. Indies | ...West Indies |
| W. S. | ...West Saxon |
| WycL. | ...Wyclif |
| YMCA | ...Young Men's Christia Association |
| Yr. | ...Year |
| Yrbk | ...Year book |
| YWCA | ...Young Women's Christian Association |
| Zool | ...Zoological, Zoology |

# SUBJECT TERMS IN ENGLISH-URDU DICTIONARY

| | | | |
|---|---|---|---|
| Acoustics | سمعیات | Geography | جغرافیہ |
| Administration | انتظامیہ | Geology | ارضیات |
| Aeronautics | طیرانیات | Geometry | ہندسہ |
| Agriculture | زراعت | Grammar | قواعد |
| Anatomy | تشریح | Heraldry | نقابت |
| Anthropology | بشریات | History | تاریخ |
| Archaeology | اثریات | Horology | ساعت شناسی |
| Architecture | تعمیرات | Jewellery | جواہرات |
| Astrology | علم النجوم | Law | قانون |
| Astronomy | فلکیات | Linguistics | لسانیات |
| Bacteriology | جرثومات | Logic | منطق |
| Biology | حیاتیات | Mathematics | ریاضیات |
| Bleaching | سفید کاری | Mechanics | میکانیات |
| Botany | نباتیات | Medicine | طب |
| Chemistry | کیمیا | Metallurgy | فلزیات |
| Colloquial | روز مرّہ | Metaphysics | مابعد الطبیعیات |
| Commerce | تجارت | Meteorology | موسمیات |
| Conchology | صدفیات | Military | فوج |
| Crystyllography | قلمیات | Minerology | معدنیات |
| Cytology | علم خلیات | Mining | کان کنی |
| Dentistry | دندان سازی | Music | موسیقی |
| Dynamics | حرکیات | Mythology | اساطیر |
| Ecclesiastical | کلیسائی | Natural history | تاریخ طبیعی |
| Economics | معاشیات | Nautical | بحری |
| Education | تعلیمیات | Nonce-word | یك وقتی لفظ |
| Electricity | برقیات | Optics | بصریات |
| Engineering | انجینیرنگ | Ornithology | طیوریات |
| Entomology | حشریات | Palaeontology | فوسلیات |
| Ethics | اخلاقیات | Pathology | مرضیات |
| Fishery | ماہی گیری | Philosophy | فلسفہ |
| Fortification | قلع بندی | Phonetics | صوتیات |
| Forestry | جنگلات | Photography | فوٹو گرافی |
| Gardening | باغبانی | Physics | طبیعیات |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Physiology | عضویات | Sociology | سماجیات |
| Politics | سیاسیات | Statics | مسکونیات |
| Printing | طباعت | Statistics | شماریات |
| Prosody | عروض | Surgery | جرّاحی |
| Psycho-analysis | تحلیل نفسی | Surveying | پیمائش |
| Psychology | نفسیات | Telegraphics | تلغرافی |
| Radiology | شعایات | Theology | دینیات |
| Rhetric | علم البدیع | Veterenary | بیطاری |
| Slang | عامیانہ | Zoology | حیوانیات |
| Smelting | تصفیہ | | |



**O :** (۱) انگریزی حروف تہجی کا پندرھواں حروف (اور چوتھا حروف علت (vowel)) ۔ (۲) 'O' کی شکل کا نشان : دائرہ ۔ (۳)طباعت کا ٹائپ؛ اسٹامپ یا دوسری چیز جس سے حروف O چھاپا جاتاھو۔ (۴) سلسلہ وار ترتیب کو ظاہر کرنے والا نشان۔ (۵) (منطق) جز نفی؛ جزوی نفی۔ (۶) (کیمیا) آکسیجن کی علامت۔

**O : (n)** (۱) عربی زیرو؛ صفر (لہٰذا) لاشی؛ صفر مقدار معلوم۔ (۲)(جمع oes) کوئی گول یا مدور شے؛ دائرہ؛ گول نشان یا دھبا ؛ گولا؛ قرص؛ کرہ؛ حلقہ۔

**O/O : (n) [Fr. O, ua.]** سابقہ جوآئرستانی جدی القاب کے ساتھ استعمال ھوتا ھے مثلاً O'Connell؛ (لہٰذا) وہ شخص جس کا عرف یالقب 'O'کے ساتھ شروع ھوتا ھو۔

**O/O : (prep.)** قدیم محاوروں میں بطور حرف جار استمال ھوتاھے۔

**O/Oh : (interj.)** حرف ندایا فجائیہ؛ او؛ ارے؛ ہائے؛ اف۔

**- O - :** مرکب الفاظ بنانے میں دولفظوں کو ملانے والا حرف ربط یاحرف علت (عموماً سائنسی اصطلاحات میں) مثلاً Concaro; Chloro Cumulo, Politico- وغیرہ نیز logy, graphy,Cracy وغیرہ کے ساتھ اکثر آتا ھے۔

**- O :** (۱) مخفف یا مختصر شدہ الفاظ کا آخری رکن مثلاً hippo, photo وغیرہ میں ۔(۲) کسی لفظ یا اس کے پہلے حصے میں ملا کر اس لفظ کا روز مرہ یا عامیانہ مترادف بناتے ہیں مثلاً Campo, beano, ammo ۔ (۳) ایک بے معنی اختتام مثلاً doggo, blotto میں۔

**Oaf : (n) [of Scand origin.]** (۱) ماؤف العقل؛ناقص العقل یا ناقص الخلقت بچہ؛لنگڑا لولا بچہ؛ اپاہج بچہ۔ (۲) گنوار؛ دہقانی؛ لومڑ؛ غبی؛ کودن؛کوڑھ مغز؛ احمق؛ گاؤدی؛ للّو۔ (۳)( قدیم) جِنی بچہ ؛ بھوت پریت کا بچہ جسے جنات انسان کے بچے سے بدل لیں۔

**To feel one's oafs:** اپنے کو بڑا سمجھنا؛ بڑاپن بگھارنا۔

**Oafish : (a)** ناقص العقل؛ ناقص الخلقت ؛ گنوار؛ احمق؛گاؤدی؛ کودن؛ ناتراشیدہ؛ بے سلیقہ؛ ٹھس؛ بیوقوف؛ کند ذہن۔

**Oafishly : (adv.)** گنوارپن؛ سے ؛ بے سلیقہ؛انداز میں بیوقوفانہ احمقانہ۔

**Oafishness : (n)** گنوارپن؛ بے سلیقگی؛ ناتراشیدگی؛ ناقص العقلی؛ ناقص الخلقی؛ حُمق؛ گاؤدی پن؛ کند ذہنی ؛ بیوقوفی۔

**Oahuan : (n) [F. 'Oahu', Hawaii.]** ھوائی (Hawaii)کے بڑے (جزیرے اوھو Oahu) کا با شندہ۔

**Oahuan : (a)** جزیرۂ اوھویا وہاں کے باشندوں کا؛ ان سے متعلق یا ان کی خاصیت۔

**Oak : (n) [OE. 'ae'.]** (۱) شاہ بلوط؛ ایک قسم کا جنگلی درخت جس کی لکڑی سخت اور مضبوط، پھل گول اور کنارے کٹاؤدار ھوتے ہیں۔ (۲) شاہ بلوط کی لکڑی ۔ (۳) وہ درخت یا پودے جو بعض باتوں میں شاہ بلوط سے مشابہ ھوں۔ (۴) (آکسفورڈ اور کیمبرج یونیورسٹی کی بول چال) شاہ بلوط کی لکڑی سے بنے کواڑ؛ کمروں کے بیرونی کواڑ (خاص کر محاورے میں مستعمل ھے) ۔ (۵) شاہ بلوط کی پتیاں ۔ (۲) (شعر ) (چوبی ) جہاز ۔(۷) بائبل کے انگریزی ترجموں میں عبرانی لفظ کے معنوں میں استعمال ھوا ھے جوتارپین کے درخت کے لئے آیا ھے۔

**Black or dayer's oak :** شمالی امریکا کا سیاہ شاہ بلوط جس کی اندرونی چھال دباغت اور زرد رنگنے کے کام آتی ھے۔

**Blue oak/Mountain white oak :** شاہ بلوط کی ایک قسم جو شمالی کیلیفورنیا میں پائی جاتی ھے۔

**Bur oak /Mossy-cup/Overcup - :** شاہ بلوط کی ایک قسم جو شمالی امریکا میں پائی جاتی ھے۔

**Chestnut oak :** شمالی امریکا کے خلاف مختلف درختوں کی قسمیں جن کی پتیاں شاہ بلوط کی پتیوں سے مشابہ ھوتی ہیں۔

**Cork oak :** جنوبی یورپ اور شمالی افریقہ کا ایک درخت جس کی چھال سے کاگ بنائے جاتے ہیں۔

**Dwarf oak/ Ground -:** درختوں کے نام جو شاہ بلوط سے سے مشابہ ہوتے ہیں۔

**Evergreen oak:** امریکی شاہ بلوط؛ سدابہار بلوط۔

**Heart of oak :** جیوٹ؛ جیوٹ والا؛ جری؛ بہادر آدمی۔

**Italian oak :** جنوبی یورپ میں پائی جانے والی شاہ بلوط کی ایک نوع جس کا پھل کھایا جاتا ہے۔

**Kermes - oak :** شاہ بلوط کی ایک قسم جس میں قرمز (ایک کیڑا جس سے سرخ رنگ بنتا ہے) رہتا ہے۔

**Live-oak : (n)** شاہ بلوط کی ایک قسم کا نام جو امریکا میں ہوتی ہے۔

**Poison oak : (n)** سماق کی قسمیں؛ ایک قسم کا درخت جس کی پتیاں چمڑا رنگنے اور کمانے کے کام آتی ہیں۔

**Scarlet oak : (n)** شاہ بلوط کی ایک قسم جو شمالی امریکا میں ہوتی ہے اور موسم خزاں میں جن کی پتیوں کا رنگ گلنار یا نارنجی مائل تیز سرخ ہوتا ہے۔

**The oak : (n)** ایپسم (Epsom)میں سہ سالہ بچھیریوں کی گھڑ دوڑ (جس کی ابتداء سنہ ۱۷۷۹ء میں ہوئی تھی۔

**The royal oak : (n)** شاہ بلوط کا وہ درخت جس میں چارلس دوئم جنگ وروسٹر کے بعد ۶/ستمبر سنہ ۱۶۵۱ء کو چھپا تھا اور ۲۹/مئی سنہ ۱۶۶۰ء کو واپس آیا تھا۔

**The sport one's oak :** (آکسفورڈ اور کیمبرج یونیورسٹی) اپنی مشغولیت کی علامت کے طور پر کمرے کے بیرونی کواڑوں کو بند کر دینا۔

**Turky oak : (n)** جنوبی یورپ اور امریکا میں پائی جان والی شاہ بلوط کی ایک قسم۔

**Weeping oak : (n)** شاہ بلوط کی قسم جومغربی امریکا میں امریکا میں پائی جاتی ہے۔

**White oak :** (۱) ایک بڑا امریکی درخت جو شاہ بلوط ہی کی نوع سے ہے اور جسے انگلستان میں کبھی کبھی Onebee oak بھی کہتے ہیں۔ (۲) (نباتیات) بلوط؛ رنج۔

**Oak-acorns : (n)** (نباتیات) دانۂ بلوط؛ سیتا سُپاری۔

**Oak -apple : (n)** (۱) عفص؛ عفص البلوط؛ مازو؛ ماجو پھل (درخت بلوط العفص کی شاخوں میں ایک کیڑے (gall-fly) کے سوراخ کرنے اوران سوراخوں میں اپنے انڈے رکھنے سے ان مقامات پر ایک قسم کی گانٹھیں پیدا ہو جاتی ہیں جن کو مازو یا ماجو پھل کہتے ہیں)۔ (۲) ایک آسٹریلیائی درخت (she-oak) کا نیا پھل۔

**Oak-apple day : (n)** ۲۹/مئی کا دن جب چارلس دوم Royal oak سے واپس ہوئی تھی، اس واقع کی یاد میں اس دن Oak apple یا شاہ بلوط کی پتیاں پہنی جاتی ہیں (اس نے اپنے تعاقب کرنے والوں سے خود کو ۶/ستمبر سنہ ۱۶۵۱ء کو شاہ بلوط کے درخت میں چھپا لیا تھا)۔

**Oak-beauty : (n)** کرم شاہ بلوط؛ ایک قسم کا کیڑا جس کا پہل روپ شاہ بلوط کی پتیاں کھاتا ہے۔

**Oak-bark :** شاہ بلوط کی چھال جو چمڑا کمانے کے کام آتی ہے اور قابض دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔

**Oak-button : (n)** شاہ بلوط کا ماجو؛ عفص ؛ عفص البلوط؛ بلوط کی شاخوں میں Gall-fly کے سوراخ کردینے سے جو گانٹھیں پیدا ہو جاتی ہیں جنھیں مازو یا ماجو پھل کہتے ہیں؛ خاص کر روشنائی بنانے میں کام آنے والا مازو پھل۔

**Oak-egger/-hooktip/-lapper/-month : (n)** ان کیڑوں کے نام جو شاہ بلوط کی پتیوں پر رہتے ہیں؛ (حیوانیات) کرم شاہ بلوط۔

**Oak-fern : (n)** ایک قسم کا سہ شاخہ فرن۔

**Oak-fig : (n)** دیکھو Oak-button

**Oak-gall : (n)** دیکھو Oak-button

**Oak-grove : (n)** (نباتیات) بلوطستان۔

**Oak-leather : (n)** شاہ بلوط کے پرانے درختوں پر پائی جانے والی کھمبی جو بکری کے بچے کے سفید چمڑے سے قدرے مشابہ ہوتی ہے۔

**Oak looper : (n)** Geometra کی جنس کے ایک کیڑے کا پہل روپ۔

**Oak-lungs : (n)** (۱) ایک قسم کی کائی نما نبات جو پتھر یا درخت کے تنے پر اگتی ہے تو اسے Lungs of oak بھی کہتے ہیں۔ (۲) ایک پودا جس کی پتیوں پر سفید چتیاں ہوتی ہیں (اور جو دیکھنے میں کسی مریض کے پھیپھڑے کے مشابہ ہوتی ہے)۔

**Oak of bashan : (n)** شاہ بلوط کی ایک قسم۔

**Oak of cappadocia : (n)** سمندری کناروں پر پائے جانے والے پودوں کی ایک قسم کا نام۔

**Oak of jerusalem/-paradise : (n)** ایک قسم کے پودے کا نام جس کی پتیاں شاہ بلوط کی پتیوں کی طرح کٹی پھٹی ہوتی ہیں یا جن کی شکل ہنس کے پاؤں کی سی ہوتی ہے۔

**Oak -pest : (n)** امریکی شاہ بلوط پر کثرت سے پایا جانے والا ایک کیڑا۔

**Oak - plum/-potato:** دیکھو Oak button

**Oak-spangle : (n)** ایک قسم کا کھمبی نما چھٹا ابھاریا ما جوپھل جو شاہ بلوط کی پتیوں کے نچلے رخ پر ہوجاتا ہے۔

**Oak-spangles : (n)** (نباتیات) بلوطی تکلیاں: مازو۔

**Oak-tree : (n)** درخت شاہ بلوط۔

**Oak-wart : (n)** شاہ بلوط کامازو یا ماجو پھل: شاہ بلوط کا گومڑ جو درخت کے تنے پر ہوجاتا ہے۔

**Oak-wilt : (n)** بلوط کے درختوں کو بربادکرنے والی ایک بیماری۔

**Oak-wood : (n)** (۱) شاہ بلوط کا جنگل: (نباتیات) بلوطستان۔ (۲) عمارتی لکڑی: (نباتیات) چوب بلوط۔ (۳) درمیانہ بھورا رنگ جو شاہ بلوط کے پھل سے قدرے ہلکا اورسرخی مائل ہوتا ہو۔

**Oaken : (a)** (۱) شاہ بلوط لکڑی کا بنا ہوا بلوطی۔ (۲) شاہ بلوط کی پتیاں یا ٹہنیوں سے بنا ہوا(متروک)۔

**Oaklet : (n)** (نباتیات) نہال بلوط:بلوطک:شاہ بلوط کا چھوٹا درخت نوخیز شاہ بلوط۔

**Oakling : (n)** دیکھو Oaklet

**Oakmoss: (n)** شاہ بلوط کے درختوں پر اُگنے والی مختلف کائیوں میں سے ایک جس سے حاصل ہونے والی رال عطرسازی میں کام آتی ہے۔

**Oakum : (n) [OE. acumbe.]** (جہاز رانی) پرانی رسیو ں کا سن جو جہاز کی درزوں میں بھرا جاتا ہے۔

**To pick oakum :** پرانی رسیوں سے سن نکالنا (پہلے جیل خانوں اور محتاج خانوں میں یہ کام کرایا جاتا تھا)۔

**Oam : (n)** (اسکاتستانی) گرم اور مرطوب ہوا۔

**Oar : (n)** (۱) چپو: پارو۔ (۲) (مجازاً) پانی میں چلانے یا ڈھکیلنے کے لئے چپوکی طرح کام آنے والی کوئی بھی چیز: بازو یا پنکھ جس سے تیرنے میں کام لیا جائے۔ (۳) چپودار کشتی: چپوؤں والی ناؤ: کھینے والی کشتی۔(۴) ملاح: کھویا: چپو چلانے والا: پاروزن۔ (۵) کوئی چھڑی ، ڈنڈا یاپیڈل جس سے کسی چیز کو الٹ پلٹ کیا جائے یا چلایا جائے۔

**Oar : (v)** (۱) (چپو سے کشتی) چلانا:کھینا۔ (۲) کشتی رانی کرنا: کشتی چلانا۔ (۳) چلنا: آگے بڑھنا (چپو کے سہارے)۔ (۴) چپو کے ذریعہ راہ بنانا: چلانا۔ (۵) (ہاتھ پاؤں یاپنکھ وغیرہ کو) چپوؤں کی طرح حرکت دینا: تیرنے کے لئے ہاتھ پاؤں چلانا۔

**Chained to the oar :** مشقت کے کام میں مصروف: بیل کے کام : بیل کی طرح جتا ہوا۔

**Pair-oar/Four-oar etc:** دو چپوؤں کی کشتی: چار چپوؤں کی کشتی وغیرہ۔

**Pair of oars :** دو ملاحوں کے ذریعہ چلنے والی کشتی۔

**Pulls a good oar :** بڑا اچھا کھویا ہے۔

**To have an oar in every man's boat :** ہر کام میں دخل دینا: بے جا دخل اندازی کرنا۔

**To oar one's arms or hands:** ہاتھ یا پیر سے پانی کو چیرنا: تیرنے میں ہاتھ پیر چلانا۔

**To put in one's oar :** دوسروں کے کام میں بے جا دخل اندازی کرنا: دوسروں کے پھٹے میں پاؤں ڈالنا: بے جا دخل دینا۔

**To rest-/To lie one's oar :** تھوڑی دیر کام بند رکھنا: تھوڑی دیر سستانا: دم لینا: تھوڑا آرام کرنا۔

**Oar-fish :** مچھلیوں کی ایک نوع کا نام جن کے جسم چپوؤں کی طرح چپٹے ہوتے ہیں اور جن کی لمبائی سات سے دس میٹر تک ہوتی ہے۔

**Oar-footed : (a)** تیراک پاؤں والا: ایسے پاؤں والا جن سے تیرا جا سکتا ہو۔

**Oarage : (n)** (۱) چپوؤں کی حرکت: چپوؤں کی طرح بازؤں یا پاؤں کی حرکت۔ (۲) کھوائی: کشتی کھینے کی مزدوری یا محصول۔ (۳) چپوؤں کے لوازمات یا سازو سامان: کھینے والے سازوسامان۔

Oared : (a) چپو دار: چپوؤں والا: چپوؤں والی (مثلاً four-oared چار چپوؤں والی)۔

Oarless : (n) بے چپو کا۔

Oarlock : (n) چپو ٹیک: وہ پرزہ جس کے سہارے کھینے کے دوران چپو اپنی جگہ پر قائم رہتا ہے۔

Oarsman : (n) کھویا: مانجھی: ملاح: کشتی چلانے والا: پاروزن: کشتی راں: چپو چلانے والا۔

Oarsmanship : (n) کشتی رانی۔

Oarswoman : (n) کشتی چلانے والی۔

Oary : (n) (۱) چپو نما: چپو جیسا یا چپو کی طرح کام آنے والا۔ (۲) چپودار: چپوؤں والا یا والی۔

Oasis : (n) [LL. 'Oasis.'] (۱) لیبیائی ریگستان کے زرخیز مقامات کا نام: واحہ: واح (جمع واحات): ریگستان میں سر سبز مقام: نخلستان۔ (۲) غیر دلچسپ ماحول میں کوئی دلچسپ چیز۔

Oast : (n) ایک قسم کی بھٹی جس میں ہاپ (hop) کو سکھاتے ہیں۔

Oat : (n) [OE..'ate'.] (۱) (عموماً جمع) جئی: جو کی قسم کا ایک اناج: جو صحرائی: (نباتیات) قرطمان۔ (۲) جئی کا پودا: جئی کی فصل: نیز ایک خودرو لمبی گھاس جو اس پودے کے مشابہ ہوتی ہے۔ (۳) (شعر) اس پودے کی نے جسے چرواہے بجاتے ہیں۔(۴) شبابی شاعری۔

False oat : (n) جئی کے پودے جیسی ایک گھاس۔

To sow one's wild oat : جوانی منانا: سرمستیِ شباب کی داد دینا۔

Wild oat : (n) ایک جنگلی گھاس جو جئی کے پودے سے مشابہ ہوتی ہے۔

Oat-cake : (n) جئی کی روٹی۔

Oat-grass : (n) (۱) (Avena) جنس کی ایک گھاس۔ (۲) اس قسم کی مختلف گھاسوں کے نام۔

Oat-meal : (n) جئی کا آٹا: جئی کا دلیا۔

Oat-reed : (n) جئی کے ڈنٹھل سے بنایا ہوا باجا: نے: نفیری۔

Oat-straw : (n) جئی کی پیالی: جئی کا ڈنٹھل۔

Oaten : (a) (۱) جئی یا جئی کے آٹے سے بنی ہوئی یا بنا ہوا۔ (۲) جئی کے ڈنٹھل سے بنی ہوئی یا بنا ہوا۔ (۳) جئی کے پودے کا یا اس سے متعلق: جئی کا۔

Oath : (n) [OE. 'ap.'] (۱) قسم: حلف: سوگند: قسم کھانے یا حلف لینے کا عمل: پیمان۔ (۲) خدا کا یا اولیاء وغیرہ کا گستاخانہ انداز میں نام لینا: لعنت: بددعا: گالی: بے ادبانہ کلام: گستاخانہ کلمہ۔

Oath : (v) (۱) قسم کھانا: حلف اٹھانا: حلف لینا: سوگند لینا: قسمیہ اقرار یا وعدہ کرنا: حلف اٹھاکر کہنا۔(۲) بے ادبی سے قسم کھانا: ملحدانہ قسم کھانا۔

Bible oath : حلف (بائبل پر)۔

Bodily oath : کسی مقدس شے کو ہاتھ لگاکر قسم کھانا۔

Book oath : دیکھو Bible oath

Corporal oath : دیکھو Oath

He is on oath : وہ قسم کھا چکا ہے: حلف اٹھا چکا ہے۔

On or upon oath : قسمیہ: حلفیہ: حلفی: حلفاً: قسم کھاکر: قسماً۔

To make (an) oath/To swear on- /To take (an) -: قسم کھانا: حلف اٹھانا: حلف لینا: حلفیہ اقرار کرنا: قسمیہ بیان دینا: قسم کھاکر خودکو پابند کر لینا۔

Ob : لاطینی لفظ Obiit کا مخفف بمعنی متوفی (کسی تاریخ وفات سے پہلے لکھا جاتا ہے)۔

Ob- : (prefix) (c- کے پہلے - f-oc کے پہلے - P- of کے پہلے op مستعمل ہے) (سابقہ) جن الفاظ کے ساتھ آتا ہے ان میں حسب ذیل معنی پیدا کرتا ہے۔ (۱) کشادگی: وسعت (جیسے Obtrude)۔ (۲) مقابلہ: موافقت (جیسے Observe, Occur)۔ (۳) سمت (جیسے Oblique)۔ (۴) اطاعت (جیسے Obey)۔ (۵) مخالفت (جیسے Oppose)۔ (۶) مزاحمت (جیسے Obdurate)۔ (۷) حجاب (جیسے Obscure)۔ (۸) قطعیت (جیسے Obsolete)۔ (۹) سمت یا نسبت خلاف معمول (جیسے Obconical)۔

Obbligato/Obligato : (n) [It.] (موسیقی) متصل: لازم: لاینفک (ساز یا نغمہ)۔

Obcompressed : (a) (نباتیات) مقابل چپٹا۔

Obconic/-al : (a) (نباتیات) معکوس مخروطه۔

Obcordate : (a) قلب نما: دل کی شکل کا؛ برعکس یا معکوس طور پر قلب نما؛ (نباتیات) معکوس قلبه؛ ضد صنو بری۔

Obdiplostemonous : (a) (نباتیات) معکوس مضاعف۔

Obdiplostemony : (n) (نباتیات) عکس مضاعف۔

Obduracy : (n) [f. 'abdurate'] ضد؛ سرکشی؛ تمرد؛ سخت دلی؛ سنگدلی۔

Obdurate : (a) [L. 'Obduratus.'] شقی؛ شقی القلب؛ جس پر اچھی باتوں کا بالکل اثر نہ ہو؛ پر از شقاوت؛ سخت دل؛ سخت؛ سنگدل؛ متمرد؛ ضدی؛ سرکش؛ بے عاطفه۔

Obdurate : (v) اخلاقی طور پر بے حس اورسنگدل بنا دینا؛ شقی القلب بنا دینا۔

Obdurately : (adv.) ضد سے؛ سرکشی سے؛ متمردانه؛ شقاوت سے۔

Obdurateness : (n) شقاوت؛ سرکشی؛ ضد؛ تمرد؛ سنگدلی۔

Obduration : (n) سختی؛ سرکشی؛ ضد؛ تمرد؛ سخت دلی؛ سنگدلی؛ ہٹ دھرمی۔

Obe : (n) [Gr.] (یونانی تاریخ) قدیم لیکونیا (Laconia) کی ایک بستی یا ضلع۔

Obeah/Obi : (n) [West African] اوبی؛ ایک قسم کا تعویذ؛ جادو منتر جو حبشیوں میں رائج ہے۔

Obeah/Obi : (n) ایسے تعویذ وغیرہ کے ذریعه جادو کرنا؛ سحر کرنا۔

Obeah/Obi-man : (n) حبشی جادوگر۔

Obeahism : (n) اوبی کے ذریعه جادوگری یا ساحری؛ ایسے جادو یا سحر کا عقیدہ۔

Obeche/Obechi : (n) مغربی افریقه کا ایک درخت یا اس سے حاصل ہونے والی ہلکے رنگ کی لکڑی۔

Obedience : (n) (۱) اطاعت؛ تابعداری؛ فرمانبرداری؛ فرماں پذیری؛ تعمیل (حکم کی)؛ پابندی (قانون کی)۔ (۲) (کلیسا خصوصاً رومی) حکومت؛ اقتدار؛ حکمرانی۔ (۳) پیروؤں کا حلقه یا جماعت؛ کلیسا کا دائرۂ اقتدار۔ (۴) آداب؛ کورنش؛ رسم تعظیم؛ اظہار اطاعت؛ اظہار وفاداری؛ رسم بندگی؛ آداب بندگی۔

In obedience to : حسب الحکم؛ حسب الارشاد؛ حسب فرمائش؛ به تقاضائے۔

Passive obedience : بے دلی کی اطاعت؛ با دل ناخواسته اطاعت؛ بے چوں و چرا اطاعت۔

Obedient : (a) [L. Obediens, ent.] (۱) مطیع؛ فرماں پذیر؛ اطاعت شعار؛ فرماں بردار؛ فرض شناس۔ (۲) (مجازاً) کسی دوسری شے یا قوت کے زیر اثر یا اس کی مطیع یا تابع (چیزیں یا عوامل)۔

Your obedient servant : (۱) آپ کا تابعدار؛ رخصت ہوتے وقت پہلے اخلاقاً کہتے تھے اب طنزاً استعمال ہوتا ہے۔ (۲) رسمی خطوط کے آخر میں لکھتے ہیں۔

Obediential : (a) [med. L. obedientialis.] (دینیات) اطاعت و فرماں برداری کا؛ اس کے متعلق یا اس کی صفت کا حامل؛ اطاعتی؛ اطاعت گذار۔

Obedientiary : (n) [med. L. obedientiaris.] (رومن کلیسا) خانقاہ کا ایک فرد جس کے ذمه کوئی مخصوص کام سپرد ہو؛ خانقاہی۔

Obediently : (adv.) اطاعت شعارانه؛ فرماں پذیرانه؛ مطیع ہو کر؛ فرماں برداری سے۔

Obeisance : (n) [(o) Fr. Obeissance.] (۱) آداب کورنش؛ رسم تعظیم۔ (۲) اظہار اطاعت؛ اظہار وفاداری؛ رسم بندگی؛ اظہارِ عقیدت۔

To do obeisance /-make-/-pay- : آداب بجا لانا؛ اظہار بندگی کرنا؛ جھک کر سلام کرنا۔

Obeisant : (a) (۱) مطیع؛ فرماں بردار؛ اطاعت شعار؛ فرض شناس۔ (۲) خوشامدی؛ چاپلوس؛ غلامانه فرماں برداری ظاہر کرنے والا۔

Obeliac/Obelial : (a) [f. Obelion.] (تشریح) سہمینه کا؛ نوک سہمی سے متعلق۔

Obelion : (n) سہمینه؛ نوک سہمی۔

Obeliscal : (a) (۱) مسلی؛ مخروطی چوٹی والے مربع یا مستطیل مینار کا یا اس سے متعلق۔ (۲) جس میں علامت تحریف (−، ÷) یا علامت حاشیه (+) ہو۔

**Obelisk : (n) [L. Obeliscus.]** (۱) پتھر کا مربع یا مستطیل مینار جس کی چوٹی مخروطی ہوتی ھے۔ (۲) اس شکل کا درخت : پہاڑ وغیرہ (۳) (= Obelus) علامت تحریف؛ قدیم مسوروں کی علامت جس سے ظاہر ہوتا ھے کہ اس عبارت میں تحریف ھے ( جیسے ـ، ÷ )۔ (۴) (تعمیرات) بِسله جمع) بِسلات (جو طباعت میں حاشیہ یا فٹ نوٹ کے حوالوں کے لئے دیا جاتا ھے۔ (۵) نشان تحریف۔ (۶) نشان حاشیہ۔

**Double obelisk :** دوہری علامت حاشیہ (‡)۔

**Obelize/Obolize : (v)** (کسی لفظ یا عبارت میں) نشان تحریف لگانا؛ نشان حاشیہ لگانا : کھوٹا : جعلی : مصنوعی یا مشکوک قرار دینا۔

**Obelus : (n) [L.]** (۱) علامت تحریف (ـ، ÷) : قدیم مسودوں کی علامت جس سے ظاہر ہوتا ھے کہ اس عبارت میں تحریف ھے : قدیم مخطوطات کی وضعی، جعلی یا مشکوک الفاظ کو ظاہر کرنے والی علامت (ـ، ÷)۔ (۲) (جدید معنوں میں) علامت حاشیہ؛ نشان حاشیہ (+) (جو طباعت میں حاشیہ یا فٹ نوٹ کے حوالوں کے لئے دیا جاتا ھے )۔

**Oberon : (n)** (۱) (دینیات) اندر راجہ۔ (۲) (علم النجوم) اوبیران (قمر یورانس)۔

**Obese : (a) [L. 'obesus.']** بہت موٹا : تازہ؛ فربہ : لحیم؛ شحیم : جسیم : (طب) سمین : موٹا؛ فربہ۔

**Obesely : (adv.)** موٹا تازہ ہو کر : فربہی سے۔

**Obeseness : (n)** موٹاپا : فربہی۔

**Obesity : (n) [L.'Obsitas'.]** موٹاپا : فربہی۔

**Obex : (n)** (تشریح) دماغ کے چوتھے جوف میں جھلی کا موٹا ہو جانا۔

**Obey : (v) [L. 'obedire'.]** (۱) اطاعت کرنا؛ حکم ماننا : فرمانبرداری کرنا : مطیع ہونا۔ (۲) تعمیل کرنا؛ بجا لانا؛ مان لینا؛ جھک جانا (کسی اصول یا حکم کے سامنے)۔ (۳) (کسی قوت وغیرہ کا) تقاضا پورا کرنا۔ (۴) حکم کی تعمیل کرنا۔ (۵) (مجازاً) (کسی تحریک، سبب یا قوت سے) مجبوریا زیر اثر ہو کر کرنا۔ (۶) (علم النجوم) ستاروں یا سیاروں کا کسی برج یا راس میں داخل ہونا۔

**Obeyable : (a)** قابل اطاعت : حکم بجا لانے کے لائق؛ لائق تعمیل۔

**Obeyer : (n)** اطاعت کرنے والا؛ ماننے والا؛ حکم بجا لانے والا : فرمانبردار؛ تابع دار : مطیع : اطاعت شعار : اطاعت گذار۔

**Obeying signs : (n)** علم نجوم میں راس منڈل یا منطقۃ البروج کے جنوبی یا آخری چھ بروج کو کہتے ہیں۔

**Obeyingly : (adv.)** حکم بجا لاتے ہوئے؛ مان کر؛ تعمیلاً؛ فرماں برداری سے : اطاعت شعارانہ؛ ماتحت یا زیر اثر ہو کر۔

**Obfuscate : (v)** (۱) (دماغ) مختل کر دینا؛ (عقل) گم کر دینا۔ (۲) چھکے چھڑا دینا : حواس باختہ کر دینا۔ (۳) (جسمانی طور پر) اندھیرا کر دینا؛ ماند کر دینا یا دھندلا بنا دینا۔ (۴) بے نور کر دینا : ماند کر دینا : گہنا دینا : تاریک یا دھندلا کر دینا (شاذ)۔

**Obfuscation : (n)** (۱) مختل کرنا یا ہونا؛ چھکے چھڑانا یا چھوٹنا : بد حواس : حواس باختگی : ابہام۔ (۲) (بصریات) تیرگی : ظلمت۔ (۳) (نفسیات) بدحواسی۔ (۴) حواس باختہ کرنے والی بات یا چیز۔

**Obi : (n) [Jap. 'ob'.]** اوبی؛ ایک شوخ رنگ چمکدار اور چوڑا کمر بند یا پٹکا جسے جاپانی عورتیں یا بچے استعمال کرتے ہیں؛ اس طرح کا کوئی بھی کمر بند۔

**Obi/Obi-man : (n)** دیکھو Obeah

**Obimbricate : (a)** (نباتیات) معکوس متراکب؛ مقلوب ہم پوش۔

**Obit/Obiit : (n) [L.'Obitus'.]** (۱) (تاریخ) اعلان موت۔ (۲) تاریخ وفات۔ (۳) وفات۔ (۴) فاتحہ خوانی : نماز برائے ایصال ثواب۔ (۵) سالانہ فاتحہ : برسی (خصوصاً کسی مدرسے وغیرہ میں اس کے بانی کی)۔

**Obiter : (adv.)** سلسلۂ کلام میں : ضمناً۔

**Obiter dictum : (n)** (۱) (قانون) فیصلے میں جج کی رائے جو قانونی حیثیت نہ رکھتی ہو بلکہ ضمناً ظاہر کی جائے۔ (۲) ضمنی قول : نکتہ : اظہار ضمنی۔

**Obituary : (n)** (۱) (اخبار وغیرہ میں ) خبر موت؛ اموات کا کالم۔ (۲) متوفی کی مختصر سوانح عمری۔ (۳) کتاب اموات : وہ رجسٹر جس میں ایام وفات اور تاریخیں درج ہوں۔ (۴) اعلان اموات : اخبار اموات۔

**Obituary : (a)** خبر موت کی : اموات کا؛ وفات سے متعلق : اموات کو قلمبند کرنے والا (جس میں عموماً مرنے والے کی مختصر سوانح عمری بھی ہوتی ھے)۔

**Obituary notice : (n)** خبر موت : اعلان وفات۔

**Object : (n) [L. 'Objectum.']** (۱) شے؛ محسوس یا مادی شے : چیز :

موضوع مشاہدہ : (بصریات) چیز : شی : شخص۔ (۲) تماشہ : مضحك چیز : اضحوکہ : افسوسناك یا عبرتناك منظرتصویر عبرت۔ (۳) مقصد : مدعا : غرض : مراد۔ (۴)(فلسفہ) معروض: موجود: (خارجی) شی : مدرك : غیر نفس۔ (۵) (صرف و نحو) مفعول: مفعول بہ: مفعولہ۔

**Animate object :** (حیاتیات) جاندار شی۔

**Direct object :** (صرف و نحو) مفعول بہ۔

**External object :** (فلسفہ) موجود خارجی: معروض۔

**Indirect object:** مفعول بہ ۔

**No object :** اشتہارات کی اصطلاح جس سے یہ مراد ہوتی ہے کہ طرف ثانی من مانی شرائط کر سکتا ہے (مثلاً Money no object روپے کے معاملے میں طرف ثانی کو من مانی شرائط پیش کرنے کا اختیار ہے)۔

**Object : (v) [L. 'Obicere'.]** (۱) (کوئی بات) تردید میں پیش کرنا: مخالفت میں پیش کرنا : الزام کے طور پر پیش کرنا : بے مطلب فضول عذر کے طور پر پیش کرنا۔ (۲) اعتراض کرنا: معترض ہونا: نا پسند کرنا: ناپسندیدگی یا نا منظوری ظاہر کرنا ۔(۳) مخالف دلیل ہونا۔

**I object :** وہ فقرہ جس کے ذریعہ دارالعلوم میں کوئی رکن یا کسی تجویز کے بہ اتفاق رائے منظور ہونے میں رکاوٹ ڈالتا ہے۔

**Object and subject :** (فلسفہ) معروض و موضوع۔

**Object-ball : (n)** (۱) (انڈے کا کھیل) وہ گیند جس پر کھیلنے والا اپنی گیند سے نشانہ لگاتا ہے۔

**Object-blindness : (n)** (نفسیات) کوریِ معروض۔

**Object clause : (n)** خبر : کسی جملے کا وہ فقرہ جو نحوی اعتبار سے اس جملے کی خبر ہو : مفعولی فقرہ: کسی جملے کا وہ فقرہ جو اُس جملے کے فعل کا مفعول ہو۔

**Object consciousness : (n)** (نفسیات) شعور شی : شعور معروضی ۔

**Object-finder : (n)** (بصریات) مکشف : موقع نگار : وہ آلہ جس سے خوردبین کی لوح پر کسی شی کا موقع اور محل نقش ہو جاتا ہے۔

**Object-glass : (n)** (بصریات) عدسۂ خارجی: خارجی شیشہ: دہانہ : دوربین وغیرہ کا شیشہ جو موضوع مشاہدہ سے قریب ہو۔

**Object language : (n)** وہ زبان جس کا حوالہ کسی دوسری زبان میں دیا گیا ہو یا جسے کسی دوسری زبان کی اصطلاحات میں تلاش کیا جائے۔

**Object-lens : (n)** دیکھو Object glass

**Object-lesson : (n)** (۱) (جمع) اسباق الاشیاء: تدریس بالاشیاء : سبق الاشیاء۔ (۲) (مجازاً) کسی چیز کی جیتی جاگتی مثال: زندہ مثال۔

**Object-matter : (n)** موضوع مشاہدہ: موضوع مطالعہ: موضوع بحث: وہ شے یا بات جو کسی فعل کا مفعول یا مطالعے کا موضوع ہو (عموماً اس کی جگہ Subject matter مستعمل ہے )۔

**Object plate : (n)** خوردبینی پلیٹ وہ شیشہ جس پر موضوع مشاہدہ کو رکھ کر خوردبین سے دیکھتے ہیں۔

**Object soul : (n)** (فلسفہ) روح جمادات۔

**Object space : (n)** (طبیعیات) فضائی شے۔

**Object staff : (n)** سطح نما جھنڈی: وہ جھنڈی جو پیمائش میں زمین کی سطح کو معلوم کرنے کے لئے استعمال ہوتی ہے۔

**Object teaching : (n)** دیکھو Object-lesson

**Objectification : (n)** تجسیم: مجسم کرنے یا مادی بنانے کا عمل: مادی بنانا یا بننا : مقرونی بنانا یا بننا۔

**Objectify : (v)** محسوس یا مادی بنانا: مجسم کرنا : تجسیم کرنا : مقرون بنانا: معروض بنانا یا معروض کی حیثیت سے پیش کرنا : معروضی یا خارجی بنانا : مفعولی حیثیت دینا۔

**Objection : (n) [Late. L. 'objectio.']** (۱) کسی شخص یا چیز کی مخالفت کے اظہار کا عمل۔ (۲) اعتراض: ایراد: مخالفت: اختلاف عذر:استدلال مخالف: اظہار ناپسندیدگی: اظہار یا احساس ناخوشی یا نارضامندی۔ (۳) دستاویزجس میں اعتراض قلم بند ہو۔ (۴) امعان نظر: تمثیل نمائی: نقشہ: خاکہ: بیان : ادعا: دعوت: عرض: پیش۔ (۵)(قانون) اعتراض: عذر داری۔

**To take objection :** معترض ہونا: اعتراض کرنا: مزاحم ہونا: رکاوٹ ڈالنا: (کوئی چیز کسی چیز کی) مخالفت میں پیش کرنا: مخالف دلیل یا رائے پیش کرنا: مخالفت کرنا۔

**Objection book : (n)** اعتراض نامچہ۔

Objectionability : (n) قابل اعتراض ہونے کی حالت یا صفت۔

Objectionable : (n) قابل اعتراض یا نا پسندیدہ شخص؛ نا معقول آدمی۔

Objectionable : (a) (۱) قابل اعتراض ؛ لائق الزام۔(۲) ناگوار؛ نا معقول ؛ نا پسندیدہ؛ ناقابل قبول۔

Objectionableness : (n) قابل اعتراض ہونے کی حالت یا صفت ؛ قابل اعتراض ہونا؛ ناگواریت؛ ناپسندیدگی؛ ناخوشی؛ نارضامندی۔

Objectionably : (adv.) قابل اعتراض طور پر؛ نا معقول یا نا پسندیدہ طریقے سے ؛ ناگوار انداز میں؛ ناقابل قبول طور پر۔

Objectional : (n) اعتراض ؛ قابل اعتراض۔

Objectival : (a) مفعولی؛ وابستہ بہ مفعول؛ مفعول بنانے والا یا اس سے متعلق۔

Objectivate : دیکھو Objectify

Objectivation : دیکھو Objectification

Objective : (a) [med. L. 'Objectivus'.] (۱) (فلسفہ) خارجی (ضد داخلی) ؛ واقعی؛ معروضی؛ وجودی؛ حقیقی۔(۲) فکری؛ ادارکی ؛ ذہنی؛ جو موضوع ادراك یا موضوع فکر ہو۔ (۳) (شخص ، تصویر، عبارت وغیرہ) واقعیت پسند؛ واقعیت پسندانہ؛ خارجی رنگ کی ؛ نفس امر سے متعلق؛ نفس الامری (جس میں مصنف کے احساسات یا رائے کی رنگ آمیزی نہ ہو)۔(۴) (طب؛ علامات مرض) خارجی علامات (جو معالج کے مشاہدے میں آئے بخلاف ان کے جنہیں (صرف مریض محسوس کرتا ہو)۔ (۵) خارجی (خوردبین وغیرہ کے اس شیشے کو کہا جاتا ہے جو موضوع مشاہدہ کے قریب ہوتا ہے)۔ (٦) (صرف و نحو) مفعولی۔(۷) تردیدی؛ اعتراضی؛ مخالفانہ؛ مزاحم۔(۸) (طب) مرئی؛ واقعی۔

Objective : (n) (۱)دوربین کاخارجی شیشہ؛دہانہ۔(۲)(صرف و نحو) مفعولی ؛ حالت مفعولی۔(۳) (فوج) مقام حملہ؛ منزلِ مقصود ؛ ہدف ؛ (مجازاً) مدعا؛ نشانہ؛ مقصد۔

Objective-glass : (n) دیکھو Object glass

Objective method of teaching : (تعمیرات) تعلیم باشیاء خارجی۔

Objective plane : (n) فوج کے مقام حملہ یا ہدف کی سطح مماس۔

Objective point : (n) فوج کی منزلِ مقصود؛ مقام حملہ۔

Objective prism : (n) (علم النجوم) دہانی منشور؛ بے شگاف دوربین۔

Objective psychology : (n) معروضی نفسیات۔

Objective realities : (n) (فلسفہ) معروضی حقائق۔

Objective symptom : (n) (طب) علامت ظاہریہ؛ علامت مرئی۔

Objective test : (n) معروضی آزمائش؛ خارجی آزمائش؛ جس میں حتی الامکان آزمائش کنندہ اور موضوع آزمائش دونوں کی طرف سے داخلی عناصر سے گریز کیا جاتا ہے اور حقائق و واقعات پر مبنی سوالات کے جوابات موضوع آزمائش کو ایك لفظ میں یا کوئی نشان لگا کر دینا پڑتا ہے۔

Objectively : (adv.) معروضی طور پر؛ خارجی طور پر؛ حالت مفعول میں ؛ مفعول کے طور پر۔

Objectiveness : (n) معروضیت؛ مفعولیت؛ واقعیت؛ واقعیت پسندی ؛ مادیت؛ (فلسفہ) خارجیت؛ واقعیت ؛ وجودِ خارجی۔

Objectivism : (n) (۱) واقعیت پسندی۔(۲) (فلسفہ) معروضیت؛ یہ نظریہ کہ معروضیت یعنی خارجی اشیاء کا علم مقدم اور حقیقی ہے؛ نظریۂ خارجیت۔

Objectivist : (n) (۱) واقعیت پسندی۔(۲) (فلسفہ) معروضیت ؛ یہ فلسفہ مادی۔(فلسفہ) معروضی ؛ حامی معروضیت۔

Objectivistic : (a) معروضیت کا یا اس سے متعلق؛ واقعیت پسندانہ۔

Objectivity : (n) دیکھو Objectiveness

Objectivization : (n) مفعول بننے یا بنانے کا عمل یا طریقہ۔

Objectivize : (v) دیکھو Objectify

Objectization : دیکھو Objectification

Objectize : (v) دیکھو Objectify

Objectless : (a) بے مقصد؛ فضول؛ بے موضوع؛ بے معروض۔

Objectlessly : (adv.) بے مقصد طور پر ؛ بے معروضی طور پر۔

Objectlessness : (n) بے مقصدیت؛ بے معروضیت۔

**Objector : (n)** اعتراض کرنے والا : معترض: مخالف : مزاحم : رکاوٹ ڈالنے والا : (قانون) عذر دار۔

**Conscientious objector : (n)** معذور بربنائے عقیدہ؛ وہ شخص جو اپنے عقیدے کی بنا پر جنگ میں شریک ہونے، ٹیکہ دلانے یا نس بندی وغیرہ جیسی باتوں سے انکار یا عذر کرے۔

**Objects : (n)** مقاصد۔

**Objet'd art : (n) [Fr.]** فن پارہ: فنی طرز یا فنی قدرو قیمت والی کوئی چھوٹی چیز۔

**Objet de vertu : (n)** دیکھو Objet d' art

**Objet trouve : (n) [Fr.]** بے سلسلہ طور پر لی ہوئی چیز جسے کسی فن پارے یا انتخاب کے طور پر پیش کیا جائے۔

**Objicient : (n) [L. 'Objiciens' -ent.]** اعتراض کرنے والا: معترض : کسی تحریک: تجویز یا رائے کی مخالفت کرنے والا: مخالف: مزاحم : رکاوٹ ڈالنے والا: تردید کرنے والا: ناپسند کرنے والا۔

**Objuration : (n) [L. 'Objurare'.]** تحلیف : قسم دے کر یا حلف دلا کر پابند کرنے کا عمل: حلفیہ پابندی: وہ پابندی جو قسمیہ ہو یا بطور قسمیہ ہو۔

**Objurgate : (٧) [L. 'Objurgare'.]** ڈانٹنا : ڈپٹنا : لعنت ملامت کرنا: سرزنش کرنا: تنبیہ کرنا: گھڑکی دینا: برا بھلا کہنا۔

**Objurgation : (n)** ڈانٹ ڈپٹ : لعنت و ملامت : سرزنش : تنبیہ : جھڑکی : گھڑکی۔

**Objurgative : (a)** ملامت آمیز: تنبیہی: تادیبی: زجرو توبیخ کا یا اس سے متعلق۔

**Objurgatively : (adv.)** ملامت آمیز طور پر: تنبیہاً: تادیبی طور پر: تادیبانہ: بہ طور انتباہ: ازراہ سرزش :بہ طور تادیب۔

**Objurgator : (n)** لعنت و ملامت کرنے والا: سرزش کرنے والا : جھڑکی دینے والا: تنبیہ کرنے والا: تادیب کرنے والا۔

**Objurgatorily : (adv.)** دیکھو Objurgatively

**Objurgatory : (a)** دیکھو Objurgative

**Oblanceolate : (a) [ob-+lanceolate.]** (نباتیات) معکوس سنانیہ۔

**Oblast : (n) [Russ.]** (حکومت روس) صوبہ: ریاست۔

**Oblat : (n)** وہ شخص جو رہبانیت یا مذہبی زندگی کے لئے وقف کر دیا گیا ہو: خانقاہ نشیں: خادم دین۔

**Oblata : (n) [L. Pl. of 'obtatus'.]** (قانون) رعایا کی جانب سے بادشاہ کو دیئے ہوئے پرانے قرضے یا نذرانے جو عدم ادائی کی صورت میں شیرف کے ذمہ ہوا کرتے تھے۔

**Oblate : (n) [Fr.]** دیکھو Oblat

**Oblate : (a)** (١) کرہ نما: اس کرہ کی شکل کا جو قطبین پر چپٹا ہو۔(٢)(ہندسہ)مقابل چپٹا: شلجمیہ۔(٣)(جغرافیہ) شلجمی: نارنگی نما : مسطح القطبین۔(٤) (دینیات) نذر دار: خادم دین۔

**Oblate spheroid : (n)** (ہندسہ) مسطح کرہ: شلجمی کرہ نما: شلجمیہ۔

**Oblately : (n)** قطبین پر چپٹا ہوکر: کرہ نما ہوکر۔

**Oblateness : (n)** قطبین پر چپٹا ہونے کی حالت : کرہ نما ہونے کی حالت یا صفت : (علم النجوم) تسطیح۔

**Oblation : (n) [L. 'oblatio'.]** (١) (مذہبی معنوں میں) خدایا دیوتا کو کسی چیز کی باضابطہ پیش کش: قربانی: نذر : نیاز: چڑھاوا۔ (٢) وہ عطیہ جو مذہبی کاموں کے لئے دیا جائے : عطیہ حسنہ۔ (٣) عشائے ربانی کی رسم: عشائے ربانی میں خدا کے لئے روٹی اورشراب نذر کرنے کا عمل۔ (٤) خدا یا دیوتا کو نذر کی جانے والی چیز : پیش کش: نذرانہ: قربانی: قربانی کیا ہوا جانور۔ (٥) کلیسائی خدمات یا دوسرے نیک کاموں کے لئے خدا کو پیش کی ہوئی چیز یا پیش کش۔ (٦) (عام معنوں میں) نذر کرنے یا پیش کرنے کا عمل: پیش کش: نذر : نذرانہ: عطیہ۔

**The great oblation :** روٹی اور شراب کا نذرانہ جو عشائے ربانی کے موقع پر حضرت عیسیٰ کے گوشت اور خون کے بدلے پیش کیا جاتا ہے۔

**Oblational : (a)** نذر کا: قربانی کا۔

**Oblation ary : (n)** (کلیسائی) عشائے ربانی کے موقع پر نذر قبول کرنے والا راہب۔

**Oblatory : (a)** نذر کا: قربانی کا: نذر سے متعلق۔

**Obley : (n) [ME. 'Uble, obly.']** عشائے ربانی کے موقع پر نذر ہوئی روٹی : فطیری روٹی۔

**Obligable : (a)** واجب: لازمی: اجباری: لائق جبر: ناگزیر: لائق پابندی :

قابل اطمینان: لائق ممنونیت؛ واجب العمل۔

**Obligant : (n) [L. 'Obligans, -ant.']** (اسکاٹستانی قانون) کسی چیز کی ادائی یا کسی کام کی انجام دہی کے لئے خود کو پابند کر لینے والا یا قانوناً پابند کر دیا جانے والا شخص۔

**Obligate : (a)** (نباتیات) جو انتہائی ضروری ہو : لازمی: اجباری۔

**Obligate : (v)** (۱) (کسی شخص کو) اخلاقی یا قانونی بندھن میں باندھنا؛ پابند کرنا۔ (۲) (کسی چیز کو) بطور ضمانت دینا؛ گروی کرنا: رہن رکھنا؛ مکفول کرنا۔ (۳) (کچھ کر کے یا کچھ دے کر) کسی کو احسان مند کرنا؛ ممنون کرنا (کچھ فائدہ پہنچا کر یا رحم دلی کا برتاؤ کر کے)۔ (۴) (بول چال اور امریکی روز مرہ) پابندِ احسان ہونا : مرہون منت ہونا؛ احسان مند ہونا؛ شکر گذار ہونا (اب عموماً معمولی خدمات کے موقع پر یا کسی تاجر کو اشیائی خرید کا آرڈر دیتے وقت رسماً بولا جاتا ہے)۔ (۵) احسان مندانہ سلوک کرنا : رحم دلی کا برتاؤ کرنا؛ مشکور کرنا۔

**Obligate parasite : (n)** لازمی طفیلی؛ ضروری طفیلی : لازمی طور پر ہونے والے طفیلی پودے۔

**Obligation : (n) [L. 'Obligatio'.]** (۱) قسم کھا کر خود کو پابند کر لینے کا عمل : معاہدہ : تعہد: نیز وہ شے یا وہ کام جس کے لئے کوئی خود کو پابند کر لیتا ہے: میثاق : پیمان؛ قرار داد۔ (۲) قانونی معاہدہ : تحریری معاہدہ؛ (تاریخ) قول و قرار؛ معاہدہ: دستاویز معاہدہ؛ نیز اس سے حاصل شدہ حق یا ذمہ داری۔ (۳) قانونی پابندی؛ اخلاقی پابندی؛ شرعی تکلیف۔ (۴) فرض؛ ذمہ داری : امر واجب : بار؛ ناگوار فرض۔ (۵) احسان؛ بار احسان : مرہونیت؛ (کبھی کبھی) مشکوریت؛ احسان مندی۔ (۶) (قانون) ضمانت۔ (۷) (قانون) مچلکہ۔ (۸) (نفسیات) احساسِ احسان : مرہونیت۔ (۹) کسی قانون ، اخلاقی معاہدے، فرض، سمجھوتے وغیرہ کی پابند کن قوت۔ (۱۰) وہ عمل یا کام جس کے لئے کوئی قانونی یا اخلاقی طور پر پابند ہو: کوئی مقررہ یا مخصوص فرض یا فرض منصبی۔ (۱۱) کوئی نفع بخش یا محسنانہ کام یا خدمت جو کی گئی ہو یا لی گئی۔

**Day of obligation :** یوم سبت : یوم جمع؛ وہ دن جو عقیدت مندوں کے لئے تمام کاموں کو چھوڑ کر دینی خدمات میں گذارنے کے لئے مقرر ہو۔

**Of obligation :** لازمی : واجب : ناگزیر : ذمہ دارانہ : احسانمندی کا : احسانمندانہ۔

**To be under an obligation :** مکلف ہونا :ذمہ داری قبول کرنا : ذمہ دار ہونا : پابند معاہدہ ہونا : زیر بارِ احسان ہونا : مرہون منت ہونا : ممنون ہونا : (کسی بات یا کام کے لئے) قانوناً یا اخلاقاً پابند ہونا۔

**To put under an obligation :** مکلف کرنا : ذمہ داری سونپنا؛ فرض عائد کرنا؛ پابند کرنا (قانوناً یا اخلاقاً)؛ احسانمند کرنا؛ ممنون کرنا۔

**Writing (bill, etc.) obligation :** تحریری معاہدہ : قانونی معاہدہ؛ نیز اس سے پیداشدہ حق یا ذمہ داری۔

**Obligato :** Obbligato کا متبادل۔

**Obligatorily : (adv.)** قانوناً یا اخلاقاً پابند ہو کر؛ لازماً؛ ناگزیر طور پر : واجباً؛ احسان مند ہو کر : احسان مندانہ؛ ذمہ دارانہ۔

**Obligatoriness : (n)** اخلاقی یا قانونی پابندی : لزوم : وجوب : ناگزیریت : احسان مندی؛ ذمہ داری۔

**Obligatory : (a)** اخلاقاً یا قانوناً پابند کرنے والا : پابندی عائد کرنے والا؛ پابند کن؛ کسی فرض ، ذمہ داری یا پابندی جیسا؛ لازمی : واجب فرض؛ ناگزیر؛ لازم؛ احسان مندی کا : ممنون کرنے والا۔ (۲) ذمہ داری یا احساس ذمہ داری پیدا کرنے والا۔ (۳) (نباتیات) ضروری؛لازمی؛ اجباری۔

**Obligatory nature : (n)** لزوم : وجوب؛ ناگزیریت۔

**Oblige : (v) [L. 'Obligare'.]** (۱) (قسم : حلف یا معاہدے کے ذریعہ) پابند کرنا۔ (۲) واجب العمل ہونا۔ (۳) ممنون کرنا؛ احسان مند کرنا؛ مرہون منت کرنا؛ خوش کرنا؛ دلجوئی کرنا؛ (کسی چیز یا کام کے ذریعہ سے)۔ (۴) (روزمرہ) محظوظ کرنا۔ (۵) مجبور کرنا : زبردستی کرانا (کوئی کام)۔ (۶) خود کو موجب سزا یا لائق سزا قرار دینا (صرف غیر فوجی قانون میں)۔ (۷) (نفع پہنچا کر یا رحم دلی کا برتاؤ کر کے) ممنون کرنا۔ (۸) کسی احسانات کا ممنون ہونا؛ احسان مند ہونا : شکر گذار ہونا (اب عموماً معمولی خدمات کے موقع پر یا کسی تاجر کو اشیائی خرید کا آرڈر دیتے وقت رسماً بولا جاتا ہے)۔ (۹) (اخلاقی یا قانونی طاقت یا اثر کے ذریعہ) مجبور کرنا : روکنا؛ جبراً باز رکھنا۔ (۱۰) لازمی کر دینا؛ جبری بنا دینا؛ ضروری کر دینا۔

**Obliged : (a)** احسان مند؛ ممنون؛ مرہون منت؛ شکر گزار؛ مشکور۔

**To be obliged :** ممنون ہونا؛ مرہون منت ہونا : احسان مند ہونا۔

**Obligedly : (adv.)** ممنون ہو کر؛ احسان مند ہو کر۔

**Obligedness : (n)** ممنونیت؛ احسان مندی۔

**Obligee : (n)** (۱) (تاریخ) متعہدلہٗ؛ وہ شخص جس کے ساتھ معاہدہ کیا جائے ؛ وہ شخص جس کے حق میں کوئی اقرار نامہ لکھا جائے ؛ راہن؛ مضمون لہٗ۔ (۲) ممنون ؛ احسان مند؛ سپاس گذار؛ شکر گذار؛ مشکور ؛ مورد عنایت۔

**Obligement : (n)** (۱) (غیر فوجی قانون) پابندی؛ معاہدہ؛ تعہّد قرار ؛ اقرار نامہ؛ میثاق؛ وثیقہ؛ اجبار۔ (۲) (اخلاقی یا قانونی) ذمہ داری؛ فرض؛ مرہونیت ؛ ممنونیت ؛ احسان مندی؛ سپاس گذاری؛ بار احسان؛ لطف و عنایت؛ شفقت؛ رحم و کرم ؛رحم دلی ؛ نوازش؛ اعانت؛ عنایت ؛ پاس داری۔

**Obliger : (n)** ذمہ داری عائد کرنے والا ؛ احسان کرنے والا؛ محسن ؛ ممنون کنندہ؛ مجبور کرنے والا؛ ضامن ؛ قرضدار؛ مدیون۔

**Obliging : (a)** (۱) آمادۂ خدمت؛ آمادۂ عنایت؛ محسن ؛احسان کرنے والا؛ ممنون کنندہ ؛ آمادہ؛ آمادۂ لطف و کرم؛ ملتفت؛ مہربان؛ بامروت؛ خوش خلق؛ خلیق ؛ سلوك کرنے والا۔ (۲) شائستہ ؛ شستہ ؛ نرم (الفاظ ، افعال وغیرہ)۔

**Obligingly : (adv.)** ازراہ التفات؛ ملتفت ہو کر ؛ مہربانی سے ؛ محسنانہ؛ مروت سے ؛ شائستہ انداز میں؛ شائستگی سے ؛ نرمی سے۔

**Obligingness : (n)** خلق و مروت ؛ حسن اخلاق ؛ با مروتی ؛ خوش خلقی؛ لطف ؛ مہربانی؛ شستگی ؛ شائستگی ؛ نرمی ؛ التفات۔

**Obligor : (n)** (تاریخ) متعہد؛ وہ شخص جو خود کو کسی معاہدہ کا پابند کرے؛ معاہدہ کرنے والا ؛ اقرار نامہ لکھنے والا؛ مُقِر۔

**Oblique : (a)** آڑا؛ ترچھا؛ ٹیڑھا؛ کج؛ اُریب؛ غیر قائمہ ؛اُریبلا؛ مورب؛ مائل۔ (۲) (ہندسہ) (خط،سطح) مُحرّب؛ مائل ؛ غیر قائمہ ؛ غیر عمودی ؛ منحرف۔ (۳) (اسطوانی یا مخروطی شکل) غیر مستقیم؛ جس کا محور عمودی نہ ہو۔ (۴) زاویہ حادہ یا منفرجہ۔ (۵) (تشریح) جو جسم یا مرکزی خط پر قائم یا اس کے متوازی نہ ہو ؛ غیر مستقیم۔ (۶) (نباتیات) پتی جس کے دونوں حصے برابر نہ ہوں؛ ترچھی ڈنٹھل کی؛ مائل میان رگہ؛ اڈول ؛ ترچھا۔ (۷) (بلور) مائلہ۔ (۸) (مجازاً) بالواسطہ ؛ کسی نقطے تك براہ راست نہ پہنچنے والا۔ (۹) صراط مستقیم سے منحرف ؛ صحیح چال چلن یا خیالات سے انحراف کرنے والا۔ (۱۰) (صرف و نحو) غیر فاعلی(حالت)؛ بالواسطہ (گفتگو)۔ (۱۱) (موسیقی) جب ایك حصہ بے حرکت ہو اور دوسرا نیچے یا اوپر کی طرف متحرك ہو۔ (۱۲)(جہازرانی) جہاز کی وہ راہ جو خط نصف النہار پر زاویہ غیر قائمہ نہ بناتی ہو۔

**Oblique/ Obliquus : (n)** (حیوانیات) ترچھا عضلہ ؛ عضلۂ مائلہ۔

**Oblique : (v)** (۱) ترچھا ہو کر چلنا؛ (خاص کر فوج کا) ترچھی رخ پر چلنا (اس طرح کہ آدھا رخ دائیں یا بائیں ہو اور سامنے چلا جائے)۔ (۲) (خط وغیرہ کا) کسی زاویے پر ڈھلوان یا ترچھا ہونا۔

**Oblique angle : (n)** (ہندسہ) زاویہ غیر قائمہ۔

**Oblique ascension : (n)** (علم النجوم) صعود مائل۔

**Oblique axes : (n)** (ریاضیات) مُحدّدات غیر قائمہ؛ مائل خطوط مرتبہ۔

**Oblique case : (n)** (صرف و نحو) غیر فاعلی حالت (حالت اضافی، مفعولی وغیرہ)۔

**Oblique descension : (n)** (علم النجوم) نزول مائل۔

**Oblique fracture : (n)** (طب) کسر مُورّب۔

**Oblique hernia : (n)** (طب) فتق مورب۔

**Oblique horizon : (n)** افق مائل؛ وہ افق جو فلکی خط استوا سے ترچھا ہو۔

**Oblique hyperbola : (n)** (ہندسہ) شکل ہذلولی جس کے متقارب خطوط آپس میں مل کر زاویہ قائمہ نہیں بناتے۔

**Oblique leaf : (n)** (نباتیات) اڈول پتّا۔

**Oblique motion : (n)** (موسیقی) اُریب حرکت (جب ایك حصہ غیر متحرك اور دوسرا نیچے یا اوپر کی طرف متحرك رہتا ھے)۔

**Oblique muscles : (n)** (تشریح) عضلات مائلہ ؛ ترچھے عضلات۔

**Oblique narration : (n)** کلا بالواسطہ۔

**Oblique oration : (n)** دیکھو Oblique narration

**Oblique perspective :** ترچھا تناسب؛ زاوئی تناسب؛ منحرف یا غیر مستقیم تناسب ؛ تناسب یا تناظر مائل۔

**Oblique plane : (n)** (ہندسہ) ترچھی سطح؛ مائل سطح؛ ڈھلوان سطح۔

**Oblique projection : (n)** (ہندسہ) مُنحرف تظلیل۔

**Oblique sailing : (n)** (جہاز رانی) جہاز کی وہ راہ جوخط نصف النہار پر زاویہ غیر قائمہ بناتی ہو ؛ ترچھی جہاز رانی۔

Oblique speech : (n) کلام بالواسطہ۔

Oblique sphere : (n) (ہندسہ) کُرہ مائلہ۔

Oblique system : (n) (بلور) مائلہ نظام۔

Obliquely : (adv.) ترچھا ہو کر؛ اُریب ہو کر؛ غیر قائمہ طور پر : غیر مستقیم طور سے؛ کج ہو کر : بالواسطہ طور پر؛ غیر عمودی اور غیر افقی سمت میں۔

Obliqueness (n) ترچھا ہونا؛ اُریب ہونا؛ کج ہونا؛ کجی؛ انحراف؛ غیر قائمہ ہونا؛ غیر مستقیم ہونا : میلان : مائل ہونا۔

Obliquitous : (a) ذہنی یا اخلاقی طور پر کج رو؛ گمراہ : بے راہ؛ کج رائی۔

Obliquity : (n) (۱) ترچھاپن؛ کجی۔ (۲) عدم استقامت (اخلاقی، دماغی وغیرہ)؛ کجروی؛ گمراہی؛ کج رائی۔ (۳) (علم النجوم) انحراف؛ میل۔

Obliquity of the ecliptic : (n) (علم النجوم) میل کُلّی؛ میل منطقتہ البروج۔

Obliquus/Oblique : (n) (حیوانیات) عضلہ مائلہ؛ ترچھا عضلہ۔

Obliterable : (a) مٹا دینے یا محو کر دینے کے لائق؛ لائق نسخ : منسوخ ہونے کے قابل۔

Obliterate : (a) [L. 'Oblit(t)eratus.'] (۱) (شاعری) مٹایا ہوا؛ محو کیا ہوا۔ (۲) (حشریات) کیڑوں کے جسم پر بنے ان رنگین نشانات کو کہتے ہیں جن کے کنارے ماند ہو کر زمینی رنگ کے ہو جاتے ہیں؛ امحائی رنگت کا۔

Obliterate : (v) (۱) (کسی تحریر کو) مٹا دینا؛ محو کر دینا : نیست و نابود کر دینا؛ نشان تک نہ رہنے دینا؛ رگڑ کر یا چھیل کر مٹا دینا؛ (کسی محسوس شے کو) معدوم کر دینا؛ فنا کر دینا۔ (۲) (یاد داشت وغیرہ کو) محو کر دینا : ختم کر دینا؛ دھو ڈالنا؛ (صفات ، خصوصیات وغیرہ کو) برباد کردینا؛ غارت کر دینا۔ (۳)(عضویات ، مرضیات) مٹا دینا : بند کر دینا یا کسی اور طریقے سے معدوم ہو جانا یا کر دینا (خاص کر نالی یا رگ کو جس کا جوف دیواروں کے سکڑنے اور چپک جانے سے ختم ہو جاتا ہے)۔

Obliteration : (n) (۱) مٹانا یا مٹنا؛ محو کرنا یا ہونا؛ نیستی؛ معدومیت؛ فنا؛ امحاء؛ محوشدگی۔ (۲) محو۔ (۳) نسخ۔

Obliterative : (a) مٹنے والا : مٹتا ہوا؛ مائل بہ فنا : محو ہوتا ہوا؛ مائل بہ نیستی : محو کنندہ؛ زائل کنندہ۔

Obliterative coloration : (n) (حیوانیات) امحائی رنگت۔

Obliterator : (n) منسوخ کرنے والا؛ مٹانے والا؛ محو کنندہ؛ (خاص کر) وہ مُہر جس سے ڈاک ٹکٹوں کو باطل کیا جاتا ہے : مہر بطلان۔

Oblivescence : (n) بھولنے کا عمل؛ عمل فراموشی؛ عمل نسیان؛ دیکھو Obliviscense۔

Oblivial : (a) فراموش کن؛ نسیان آور؛ فراموشی آور۔

Obliviality : (n) نسیان آوری۔

Obliviate : (v) بھول جانا؛ فراموش کر دینا : یاد نہ رکھنا (یا نہ رہنا)۔

Oblivion : (n) [L. 'Oblivio, -on-'.] (۱) فراموشی؛ نسیانی؛ (نفسیات) بے خبری : بے توجہی؛ بے التفاتی؛ بے اعتنائی؛ تغافل؛ بے پروائی : بھولنے یا بھلا دیئے جانے کا عمل۔ (۲) بین الاقوامی چشم پوشی (خاص کر سیاسی خلاف ورزیوں کی)؛ (سیاست) عفو عام؛ معافی۔ (۳) طاق نسیاں؛ بھلا دیئے جانے کی حالت؛ کشتہ' تغافل ہونے کی حالت : گمنامی؛ گوشۂ گمنامی۔

Act of oblivion : (سیاست) قانون معافی۔

Bill of oblivion : مسودہ معافی۔

To fall into oblivion : بھلا دیا جانا؛ گوشۂ گمنامی میں پڑنا : طاق نسیاں ہونا؛ متروک ہو جانا۔

Oblivionize : (v) بھلا دینا : بھول جانا؛ فراموش کر دینا؛ طاق نسیاں کی زینت بنانا؛ گوشۂ گمنامی میں ڈال دینا۔

Oblivious : (a) (۱) بھلانے والا؛ بھول جانے والا؛ فراموش کنندہ؛ گرفتار نسیان و فراموشی؛ بھولکڑ؛ تغافل شعار؛ غافل؛ بے خبر؛ بے پروا؛ بے دماغ؛ (غلط طور پر) لاشعور؛ بے شعور۔ (۲) نسیانی : فراموشی کا یا اس سے متعلق؛ فراموش کردہ؛ فراموش شدہ؛ گوشۂ گمنامی کا؛ زینت طاق نسیاں؛ (شعر) تغافل کا؛ نسیان کا؛ سہو آفریں؛ نسیان زا۔

Obliviously : (adv.) بھول کر؛ بھلا کر؛ فراموش کر کے : ازراہ فراموشی؛ بے پروائی سے؛ بے خبری سے؛ ازراہ تغافل؛ نسیانی انداز میں؛ فراموشی سے؛ طاق نسیاں ہو کر؛ تغافل شعاری سے : غفلت سے۔

Obliviousness : (n) بھول : فراموشی؛ نسیان؛ بے خبری؛ غفلت؛ بے پروائی : تغافل شعاری؛ بے دماغی : بھولکڑپن؛

سہو : سہو کی عادت۔

Obliviscence : (n) [L. 'oblivisci '.] (نفسیات) فراموشی : نسیان : بھول جانے کی عادت : بھول لکڑپن۔

Oblivon : (n) (کیمیا) نسیانہ: اوبلیوون۔

Oblong : (n) [ L. 'Oblongus.' ] (۱) مستطیل: کتابی: لمبوترا: لم چھوا: بیضاویہ۔ (۲) (نباتیات) بیضاوی: مقلوب: لمبوترا بیضاوی۔ (۳) اس کرہ کی شکل کا جو قطبین پر لمبا ہو۔ (۴) مستطیل ناقص۔ (۵) (ٹکٹ ، کاغذ ، کتاب ، تختہ وغیرہ) افقی مستطیل جو اونچائی میں کم عرض میں زیادہ ہو۔

Oblong : (n) چیز مستطیل: شکل مستطیل : (خاص کر ہندسہ میں) وہ مستطیل جس کی لمبائی چوڑائی سے زیادہ ہو۔

Oblong spheroid : (n) بیضوی کرہ نما شکل: اس کرے جیسی کوئی چیز جو قطبین پر لمبا ہو۔

Oblongatal : (a) [L. 'Oblongatus.'] دماغ کے سب سے پچھلے حصے کا یا اس سے متعلق : بصل النخاعی۔

Oblongated : (a) لمبا : دراز : طویل : کشیدہ : طولانی : مستطیل۔

Oblongated marrow : (n) بصل انخاع: دماغ کا سب سے پچھلا حصہ: پیاز مغز۔

Oblongo-: (comb.) نباتیات کی اصطلاحوں میں استعمال ہونے والا سابقہ بمعنی "بیضوی پھیلاؤ والا" "لمبوترا بیضاوی"۔

Obloquious : (a) تنقیصی: بدگویانہ: بدنام کن: رسواں کناں۔

Obloquy : (n) (۱) (کسی شے یا شخص کے خلاف) بدگوئی: بدکلامی: دشنام : گالی: سب وشتم : منقصت : تنقیص : سخن توہین آمیز : سرزنش : ملامت۔ (۲) بدنامی : رسوائی : ذلت: خواری۔

Obmutescence : (n) [L. 'Obmutescere.'] (بالارادہ) سکوت: (بالعمد) بے زبانی : (با لقصد) خاموشی : (طب) سکوت عمدی: خاموشی: ضد یا تمرد سے خاموش رہنے کا عمل : مگراپن: گھناپن۔

Obmutescent : (a) (بالارادہ) خاموش رہنے والا: ضد سے چپ رہنے والا: مگرا: گھنا۔

Obnebulate : (v) دھندلا کر دینا: بادل سے ڈھک جانا: ماند کر دینا۔

Obnounce : (v) بدشگونی کے بارے میں بتانا: بدشگونی کرنا۔

Obnoxious : (a) [L. 'Obnoxiosus.' ] (۱) نامعقول: بیہودہ: قابل نفرت: ناپسندیدہ: ناگوار خاطر: (طب) مکروہ: زیاں بخش: مُضر: ضرر رساں قابل ملامت۔ (۲) (غلط طور پر) خطرناک : پر خطر: شر پذیر: ضرر پذیر۔

Obnoxiously : (adv.) بیہودگی سے : نامعقول طور پر: مکروہ انداز میں گھناؤنے طور پر: مکروہانہ صورت سے: ناگوار انداز میں : شرپذیرانہ۔

Obnoxiousness : (n) شرپذیری : ضرر پذیری: بیہودہ پن: نامعقولیت : نفرت انگیزی۔

Obnubilate : (v) [L. 'Obnubilare.' ] بادل سے ڈھک لینا: چھپا لینا: اندھیرا کر دینا: دھندلا کر دینا : گھٹا ٹوپ کر دینا: تاریک کر دینا: مبہم کر دینا: ماند کر دینا۔

Obnubilation : (a) (۱) (بصریات) ظلمت : تیرگی۔ (۲) (عقل پر) پر دہ پڑنا یا ڈالنا (ذہن کو) تاریک کر دینا : (ذہن کی ) پر اگندگی : الجھاؤ: حواس باختگی: تاریکی۔

Oboe : (n) [ It.] (۱) ایک قسم کی نے : دھیری بانسری: نفیری: شہنائی : (ریڈیو) اوبو۔ (۲) آرگن باجے کا تیز آواز والا پردہ۔

Oboist : (n) نے نواز: بانسری بجانے والا۔

Obol : (n) [Anglicization of Obolus.] یونان کا ایک قدیم نقرئی سکہ جو تقریباً ۱۱/۲ پینس یعنی چھ پیسے کے برابر تھا۔

Obolary : (a) [L. 'Obolus' + ary .'] (مہمل لفظ) ایک اوبول چندہ دینے والا یا جس کے پاس صرف ایک ہی اوبول ہو: مفلس: قلاّش: نادار: بے زر۔

Obole : (n) [L. 'Obolus.' ] ایک چھوٹا فرانسیسی سکہ جو دسویں تا پندرھویں صدی وہاں رائج رہا۔

Obolus : (n) [L. ] (۱) یونان کا ایک قدیم نقرئی (بعدہ ، کانسی) سکہ جو تقریباً ۱۱/۲ پینس یعنی چھ پیسے کے برابر تھا۔ (۲) اوبول: ایک چھوٹا فرانسیسی سکہ جو دسویں تا پندرھویں صدی میں وہاں رائج تھا: نیز دوسرے چھوٹے سکے جو پہلے یورپ میں رائج تھے۔ (۳) کوئی بھی چھوٹا سکہ : پائی : کرّی۔

Obovate : (a) (نباتیات) معکوس بیضوی۔

Obovoid : (a) (نباتیات) معکوس بیضہ نما۔

**Obreption : (n)** [L. 'Obreptio, -on-.'] چالاکی یا دھوکے سے کوئی چیز حاصل کرنا (خاص کر کلیسائی یا اسکا تستانی قانون میں) غلط بیانی کے ذریعہ حاصل کیا ہوا حصہ ، عطیہ وغیرہ۔

**Obreptitious : (a)** [LL. 'Obrepticius'.] پر فریب: چالبازی کا: تزویر آمیز: کذب آمیز: جس میں کسی چیز کے حصول کے لئے غلط بیانی کی گئی ہو۔

**Obscene : (a)** [L. 'Obscenus.'] (۱) فحش: گندا: خلاف تہذیب: بیہودہ: بے حیائی کا۔ (۲) (قدیم) گندا: نجس: ناپاک: کریہہ ، مکروہ: قابل نفرت: گھناؤنا: انتہائی ناگوار ، بدبودار۔

**Obscenely : (adv.)** فحش الفاظ میں: گندے طریقے سے: بے حیائی سے۔

**Obsceneness : (n)** گنداپن: بیہودگی: فحاشی: بے حیائی: گندی بات یا حرکت۔

**Obscenity : (n)** فحاشی: گندا پن: بے حیائی: ناشائستگی: فحش ہونا (خاص کر زبان کا) : (جمع میں) فحش باتیں یا حرکتیں ، فحش الفاظ۔

**Obscurant : (n)** [L. 'Obscurans.'] دشمن تحقیق : دشمن اصلاح و ترقی : (سیاسیات) مخالفِ اصلاح : مخالفِ ترقی : قدامت پسند : ظلمت پسند : (نفسیات) مخالف معارف : مخالف روشن فکری : مخالف علم و معرفت۔

**Obscurant : (a)** دھندلا کر دینے والا: تاریک کرنیوالا: تیرگی آور تیرہ کن : ابہام آور : مخالف اصلاح و ترقی کا یا اس سے متعلق : قدامت پسندانہ۔

**Obscurantism : (n)** (۱) تحقیق کی مخالفت : اصلاح و ترقی کی مخالفت: (سیاسیات) مخالفِ اصلاح ۔ (۲) (نفسیات) مخالفت معارف : ظلمت پسندی (کا مسلک): کہنہ پرستی: قدامت پسندی : مغلق نویسی۔

**Obscuranist : (n & a)** مسلکِ ظلمت کا حامی : ظلمت کا حامی : ظلمت پسند: دشمن تحقیق: دشمن اصلاح و ترقی: مخالف روشن فکری: (نفسیات) مخالف اصلاحات علمی۔

**Obscuration : (n)** (۱) دھندلانے والا: تاریک کرنے یا ابر آلود کرنے کا عمل: دھندلاپن: تاریکی: مدھم یا غیر واضح حالت:ابہام: مبہم کرنا یا ہونا : مخفی کرنا یا ہونا: پردہ ڈالنا: پردہ پڑنا: ماند کرنا یا ہونا۔ (۲) (نقاشی) کسر ظلمت۔ (۳) (بصریات) ظلمت: تیرگی۔ (۴) (علم النجوم) احتجاب: گہن۔ (۵)(سیاسیات) اِخفا (روح شراب)۔ (۶) (مجازاً) ذہن کو تاریک یا دھندلا دینے کا عمل : ذہن کو تاریک کر دینا: روشن خیالی ، بصیرت وغیرہ کو ختم کر دینا: دھندلا دینا۔

**Obscure : (a)** [L. 'Obscurus.'] (۱) تاریک: اندھیرا: بے نور: روشنی سے محروم: تیرہ : تار۔ (۲) (رنگ) میلا میلا : ملگجا: بھدا: ہلکا۔ (۳) غیر واضح: دھندلا: مدھم: غیر روشن: ناپیدا: نامفہوم: محو: نادیدہ۔ (۴) مخفی : (نظروں سے) پوشیدہ: پنہاں: غیر مکشوف: غیر مرئی۔ (۵) کس مپرسی کا : گمنامی کا : غیر معروف ۔ (۶) گمنام : غیر معروف : معمولی حیثیت کا ۔ (۷) مغلق : معنی بند : مشکوک مجہول (عبارت وغیرہ)۔ (۸) مبہم: الجھی ہوئی: گنجلک: غیر واضح (تحریر ، تقریر)۔ (۹) (نباتیات) مسبم۔ (۱۰) غیر مؤکد بھا: غیر مشدّد بھا۔

**Obscure : (n)** (۱) تاریکی : اندھیرا: تیرگی: ظلمت ابہام: دھندلا پن: اغلاق: مغموم: گمنام یا غیر معروف جگہ: ظلمتِ شب۔ (۲) تصویر کا وہ حصہ جو تاریک یا غیر واضح ہو: رنگ یا نقوش کا غیر واضح ہونا ۔

**Obscure : (v)** (۱) تاریک کرنا: دھندلا کرنا (۲) مغلق کرنا : مبہم کرنا: ناقابل فہم بنا دینا: گنجلک کر دینا۔ (۳) ماند کر دینا: پھیکا کر دینا: آب و تاب میں کمی ہو جانا۔ (۴) مخفی کر دینا: پردہ ڈالنا: پردۂ خفا میں چھپا دینا: تاریکی میں رکھنا یا رہنا۔(۵) نگاہوں سے اوجھل کر دینا : حیطۂ نظر سے باہر کر دینا: پوشیدہ رکھنا یا ہونا۔

**Obscure glass : (n)** تیرہ شیشہ: اندھا شیشہ۔

**Obscure rays : (n)** شمسی عکسِ شعاعی کی تاریک یا غیر مرئی حرارتی شعاعیں : زیر قرمز (تاریک) شعاعیں۔

**Obscurely : (adv.)** مبہم طریقے سے: غیر واضح طور پر: گمنامی میں: غیر معروف طور پر۔

**Obscurity : (n)** [L. 'Obscuritas.'] (۱) تیرگی : تاریکی : ظلمت : بے نوری : اندھیرا ۔ (۲) گمنامی : غیر معروفیت : گمنام شخص ۔ (۳) مخفی ہونا : پوشیدگی : پنہانی : نا پیدائی : ابہام : اغلاق : غیر واضح : پیچیدگی ۔ (۴) نامفہومی ، ناقابل فہم ہونے کی حالت یا صفت ۔ (۵) غیر واضح یا ناقابل فہم نکتہ : ناقابل فہم عبارت یا تقریر : مغلق عبارت یا تقریر۔

**Obsecration : (n)** [L. 'Obsecratio, -on'.] (۱) التجا : التماس : منت سماجت ۔ (۲) کلیسا کی ایک دعا ۔

**Obsequent : (a)** [L.] (ارضیات) بالا رخ : خلاف ڈھلان۔

**Obsequent river : (n)** (ارضیات) بالا رخ دریا ۔

**Obsequial : (a)** تجہیز و تکفین کا : جنازے کا۔

**Obsequies : (n)** تجہیز و تکفین : جنازہ ۔

**Obsequious : (a)** [L. 'Obsequium.'] (۱) خوشامدی : چاپلوسی : تملق باز : بے غیرتی سے خوشامد کرنے والا ۔ (۲) خوشامد کا : غلامانہ : (قدیم) مطیع : فرمانبردار : اطاعت شعار ۔

**Obsequiously : (adv.)** غلامانہ : خوشامد سے : چاپلوسی سے ۔

**Obsequiousness : (n)** خوشامد : چاپلوسی : غلامانہ اطاعت ۔

**Obsequy : (n)** [med. L. 'Obsequiae.'] (اب عموماً جمع میں مستعمل ہے) تجہیز و تکفین : جنازہ : رسوم تدفین : کریا کرم ۔

**Observable : (a)** (۱) قابل عمل : قابل اطاعت (قانون ، حکم ، دستور ، اصول وغیرہ) جس کی تعمیل یا انجام دہی ضروری ہو یا ممکن ہو : قابل ادب : لائق تعظیم ۔ (۲) قابل ملاحظہ : قابل غور : قابل مشاہدہ : قابل ادراک : لائق توجہ : نظر آنے والا ۔ (۳) قابل توجہ : قابل ذکر ۔

**Observably : (adv.)** قابل عمل طور پر : قابل غور انداز میں : لائق مشاہدہ ہو کر : قابل ذکر طور پر ۔

**Observance : (n)** [L. 'Observantia.'] (۱) پابندی: تعمیل (رسم و رواج ، قانون وغیرہ)۔(۲) (دینیات) شعار: رسم مذہبی۔ (۳) (قدیم) ادب: تعظیم: تکریم۔

**Observancy : (n)** (۱) پابندی: تعمیل : فرمانبرداری : اطاعت۔ (۲) ادب : تعظیم ۔ (۳) فرانسیسی سلسلے کے راہبوں کی خانقاہ یا گھر۔

**Observandum : (n)** شعار: رسم مذہبی۔

**Observant : (a)** (۱) پابند (رسم و رواج کا) ۔ (۲) غور سے مشاہدہ کرنے والا: باریک بین: تیز نظر : ژرف بین: صاحب نظر: زود ادراک ۔ (۳) ہوشیار : متوجہ : چوکس۔

**Observant : (n)** فرانسیسی راہب جو ضابطے کا سختی سے پابند ہو ۔

**Observantine : (n)** دیکھو Observant

**Observantly : (adv.)** پابندی سے: سختی سے پابند ہو کر: باریک بینی سے: ہوشیاری سے: چوکس ہو کر: ژرف بینی سے : توجہ سے: غور و تامل سے دیکھتے ہوئے۔

**Observation : (n)** [L. 'Observatio.'] (۱) مشاہدہ: معائنہ: ملاحظہ: غور سے دیکھنا۔(۲) (فوج) قلعے کی نگہبانی: دشمن کی فوج یا نقل و حرکت کا مشاہدہ: دیدبانی ۔ (۳) علمی مشاہدہ۔ (۴) آفتاب کی بلندی سے طول البلد اور عرض البلد کا حساب لگانا: رصد (جمع) ارصاد: مشاہدۂ فلکی ۔ (۵) فقرہ : قول: رائے۔

Army (corps etc.) of observation : دشمن فوج کی نقل و حرکت پر نگاہ رکھنے والی فوج: دیدبان فوج۔

Attitude of observation : دیدبانی کا اندازہ ۔

Post of observation : دیدبانی کا مقام۔

To work an observation : آفتاب کی بلندی سے حساب لگا کر طول البلد یا عرض البلد کا تعین کرنا۔

**Observation car :** ریل کا ڈبہ جو کھلا ہوا ہو یا جس میں شیشے لگے ہوں تاکہ مناظر خوب نظر آئیں: سیر کا ڈبہ۔

**Observation mine : (n)** وہ سرنگ جسے دیدبانی کی چوکی سے اُڑایا گیا ہو۔

**Observation pipe : (n)** مشاہداتی نلی۔

**Observation post : (n)** توپ خانے کی دیدبانی کی چوکی۔

**Observational : (a)** مشاہداتی: معائنہ یا مشاہدہ سے متعلق یا اس پر مبنی۔

**Observationally : (adv.)** از روئے مشاہدہ: ارصاد کے طور پر۔

**Observative : (a)** (۱) مشاہداتی: مشاہدہ یا معائنہ کا یا اس سے متعلق۔ (۲) (شاذ) پابند رسوم: باریک بین: تیز نظر: زود ادراک: ہوشیار: چوکس۔

**Observator : (n)** (۱) رائے زن۔ (۲) (فلکیات) ناظر: راصد۔

**Observatory : (n)** وہ عمارت جہاں سے قدرتی مناظر کا مشاہدہ و مطالعہ کیا جاتا ہے: رصد: رصدگاہ: رصد خانہ: جنتر منتر۔ (۲) محل تحقیقات و مشاہدات علمی: وہ عمارت یا مقام جہاں سے وسیع طور پر اور دور تک مشاہدہ کیا جا سکتا ہو۔ (۳) (بے قاعدہ استعمال) مقام مشاہدہ: مقام نظارہ۔

**Observatory : (a)** علمی مشاہدات و تحقیقات کا یا اس سے متعلق: مشاہداتی: رصدی: رصد گاہ سے متعلق۔

**Observe : (v)** (۱) پابندی کرنا: تعمیل کرنا: انجام دینا: پورا کرنا: عمل کرنا (قانون، حکم، دستور، اصول، وغیرہ پر): (کسی طریق، اصول وغیرہ) کی پیروی یا پابندی کرنا۔ (۲) (کوئی طرز زندگی یا عادت) اختیار کرنا: (کوئی صفت، حالت، خوبی وغیرہ) قائم رکھنا: برقرار رکھنا۔ (۳) (رسوم مذہبی، روزہ، تیوہار وغیرہ) پابندی سے انجام دینا: منانا۔ (۴) عبادت کرنا: بندگی کرنا: احترام کرنا: تعظیم و تکریم کرنا: عزت کرنا: دربار داری، خوشامد یا چاپلوسی کرنا: سازگاری کرنا: نباہنا: نازبرداری کرنا: خوش کرنا: دلجوئی کرنا۔ (۵) توجہ کرنا: خیال رکھنا: متوجہ ہونا: مراقب ہونا یا مراقبہ کرنا: (خاص کر) بغور معائنہ کرنا یا غائر نگاہ رکھنا (پیشگوئی کرنے یا ٹھیک اندازہ لگانے کی غرض سے)۔ (۶) (فوج) دیدبانی کرنا: قلعے کی نگہبانی یا دشمن فوج کی نقل و حرکت کا مشاہدہ کرنا۔ (۷) دیکھنا: ملاحظہ کرنا: مشاہدہ کرنا۔ (۸) (کسی چیز یا حقیقت کا) ادراک کرنا: نوٹس لینا (یا اس پر) رائے ظاہر کرنا: اظہار خیال کرنا۔ (۹) عملی مشاہدے کے ذریعہ سیکھنا: معلوم کرنا یا ادراک کرنا (تجربے کی مدد کے بغیر)۔ (۱۰) آفتاب کی بلندی کے تعین کے لئے مشاہدہ کرنا: آفتاب کی بلندی سے حساب کرکے عرض البلد یا طول البلد کے تعین کے لئے مشاہدہ کرنا۔ (۱۱) کہنا: رائے ظاہر کرنا: تحریر یا تقریر میں ذکر کرنا: تبصرہ کرنا۔

**To observe silence:** خاموش رہنا۔

**Observe : (n)** (اسکاتستان) تحریر یا تقریر میں کسی مشاہدہ کی ہوئی چیز سے متعلق اظہار خیال: رائے: فقرہ: قول: نکتہ: ذکر: تذکرہ۔

**The observed of all observers :** جس پر سب کی نظریں لگی ہوں: تماش گاہ عالم۔

**Observed temperature : (n)** (طبیعیات) مُطہرہ تپش۔

**Observedly : (adv.)** قابل ذکر طور پر: قابل غور طور پر: قابل لحاظ انداز میں: خاص طور پر: نمایاں طور پر۔

**Observer : (a)** (۱) (قانون، رسم، دستور، اصول، وغیرہ کی) پابندی کرنے والا: تعمیل کرنے والا: انجام دینے والا۔ (۲) مشاہدہ کرنے والا: مشاہد: غور سے دیکھنے والا: ناظر: رصّاد: اہل نظر: نگرانی یا نگہبانی کرنے والا: دیدبان: نگہبان: نگراں: خبر گیری کرنے والا۔ (۳) وہ شخص جو طیارے میں بیٹھ کر دشمن کی فوج کی نقل و حرکت دیکھتا ہے یا دیگر مشاہدات کرتا ہے: افسر دیدبان: جو صورت حال کا مشاہدہ کر کے توپخانے کو فائرنگ کی ہدایت دیتا ہے۔ (۴) قدرتی مظاہر کا علمی مشاہدہ کرنے والا: محقق: (کبھی کبھی): متصدّی رصد گاہ۔

**Automatic observer:** (ہوا بازی) خود کار ناظر۔

**Observer of stars :** (علم النجوم) راصد نجوم: ستارہ بیں۔

**Observership : (n)** نظارت: عہدۂ ناظر: دیدبانی: مشاہد: نگراں یا نگہباں کا عہدہ۔

**Observing : (a)** (۱) مشاہدہ کرنے والا: غور سے دیکھنے والا: باریک بین: تیز نظر: ہوشیار: (رسوم وغیرہ کی) پابندی کرنے والا: علمی مشاہدات میں مشغول: تحقیقات علمی میں مصروف۔

**Observingly : (adv.)** غور سے: بہ نظر غائر: باریک بینی سے: ازروئے مشاہدہ: مشاہداتی طور پر۔

**Obsess : (v)** [f. L. 'Obsidere.'] (۱) (آسیب، وہم، خیال کا) مسلط ہو جانا: دل میں بس جانا: بسیرا کر لینا: ستانا: بہکانا: (اندر سے) اکسانا۔ (۲) آسیب کی طرح مسلط ہو جانا: گھر کر لینا اور ستانا (کسی وہم یا خبط کا)۔

**Obsession : (n)** [L. 'Obsessio.'] (۱) (آسیب، شیطان وغیرہ کا) بہکاوا: اکساوا: تحریک: آسیب زدگی۔ (۲) (وہم، خیال وغیرہ کا) تسلط: غلبہ: دل میں بس جانا اور مسلسل تنگ کرنا: ستانا: پیچھے پڑ جانا۔ (۳) (طب) آسیب: آزار: (نفسیات) غلّو وہم: خبط۔

**Morbid obsession :** (طب، نفسیات) بیہودہ غلّو: مریضانہ غلبہ (وہم)۔

**Obsessional : (a)** (۱) آسیبی۔ (۲) (طب، نفسیات) غُلّوی۔

**Obsessional neurosis : (n)** (نفسیات، طب) غُلّوی خللِ اعصاب۔

**Obsessional type : (n)** (نفسیات) غلوی نوع: تشویشی نوع۔

**Obsessionist : (n)** آسیب زدہ شخص: وہمی: خبطی: سودائی۔

**Obsessive : (a)** (۱) خبط آور: تسلط آور: غلبہ آور: دل میں بس جانے والا: توہم انگیز: آزار رساں۔ (۲) خبطی: سودائی آسیب زدہ: آسیبی: غلوی: وسواسی: بعض صفات میں حد سے بڑھا ہوا (پاگل پن کی حد تک)۔

**Obsessive : (n)** آسیب زدہ یا عصبی امراض میں مبتلا شخص: غلّوی خلل اعصاب کا مریض: عصبی مریض۔

**Obsidian : (n)** بوتل کے شیشے کے جیسا آتش فشانی مادہ: (ارضیات) برکانی شیشہ: شیشہ معدنی۔

**Obsidional : (a)** [L. Obsidionalis.'] (۱) آسیبی تسلط کا ؛ غلبہ کا یا اس سے متعلق؛ محاصراتی؛ محاصرے کا یا اس سے متعلق۔ (۲) (مجازاً) گھیرنے والا ؛ ٹوٹ پڑنے والا؛ تسلط جما لینے والا؛ غلبہ آور؛ بس جانے والا (وہم، خیال وغیرہ)۔

**Obsidional coins : (n)** کسی زیر محاصرہ شہر میں ڈھالے ہوئے سکے جو مروجہ سکوں کی کمی کو پورا کرنے کی غرض سے ڈھالے گئے ہوں۔

**Obsidional crown/-coronet/-garland/-wreath :** گھاس پھوس کا بنا ہوا ہار جو اعزازی نشان کے طور پر اس یونانی جرنیل کو عطا ہوا تھا جس نے محاصرہ اٹھایا تھا۔

**Obsolescence : (n)** (۱) رفتہ رفتہ متروک ہونا یا معدوم ہونا؛ متروک ہونے کا عمل؛ متروکیت۔ (۲) (نباتیات) کسی حصے یا عضو کا بتدریج معدوم ہو جانا یا سوکھ جانا (خاص کر عدم استعمال کے باعث) ؛ منسوخیت ؛ عدم استعمال۔

**Obsolescent : (a)** (۱) رفتہ رفتہ متروک ہو جانے والا؛ کہنہ؛ منسوخ۔ (۲) (حیاتیات) (عضو جو کبھی پورا نشو و نما یافتہ نہ ہو) رفتہ رفتہ زائل ہو جانے والا ؛ نا مکمل یا تھوڑی نشو ونما پایا ہوا ؛ نلکارہ شوندہ (عضو)۔

**Obsolete : (a)** [L. 'Obsoletue.'] (۱) متروک ؛ متروک الاستعمال؛ منسوخ ؛ غیر مستعمل ؛ غیر مروج ۔ (۲) فرسودہ ؛ دقیانوس؛ گھساپٹا؛ نلکارہ ؛ سوکھا ہوا۔ (۳) (حیاتیات) غیر نمو یافتہ؛ ناقص؛ ذرا سا ؛ غیر واضح؛ غیر ممتاز۔

**Obsolete : (n)** فرسودہ چیز؛ دقیانوسی آدمی؛ متروک الاستعمال چیز۔

**Obsoletely : (n)** متروکانہ؛ فرسودگی سے ؛ نلکارہ طور پر ؛ ناقص انداز میں۔

**Obsoleteness : (n)** متروکیت ؛ فرسودگی ؛ دقیانوسیت؛ منسوخیت؛ کہنگی۔

**Obsoletion : (n)** متروک ہونے کا عمل یا حالت ؛ متروکیت ؛ منسوخیت ؛ فرسودگی۔

**Obsoletism : (n)** متروکات کی حمایت؛ دقیانوسیت؛ متروک لفظ یا محاورہ ؛ فرسودا یا دقیانوسی رسم؛ متروکیت؛ فرسودگی؛ منسوخیت۔

**Obstacle : (n)** [ L. 'Obslaculum.'] روک؛ مزاحمت؛ سنگ راہ؛ سدراہ؛ رکاوٹ؛مشکل؛ حائلہ؛ (جمع) حائلات۔

**Obstacle race : (n)** روک دوڑ؛ وہ دوڑ جس میں رکاوٹیں حائل کر دی جاتی ہیں اور دوڑنے والے کو ان پر غلبہ حاصل کرنا ہوتا ہے۔

**Obstetric/-al : (a)** دائی کا یا اس سے متعلق؛ متعلق بہ دایہ گری؛دایہ گری کے متعلق ؛ وضع حمل سے متعلق ؛ (طب) قبالی ۔

**Obstetric forceps : (n)** ایک چمٹی نما آلہ جو وضع حمل میں دشواری کے وقت جنین کے سر یا دوسرے اعضا کو پکڑ کر کھینچنے میں استعمال ہوتا ہے۔

**Obstetric fracture : (n)** (طب) قبالی کسر۔

**Obstetrical toad : (n)** مینڈک کی ایک قسم جس کا نر انڈے لئے پھرتا ہے یہاں تک کہ بچے نکل آئیں؛ اسے Nurse frog بھی کہتے ہیں۔

**Obstetrician : (n)** (طب) قابل؛ قبالت داں؛ وضع حمل کا ماہر ؛ قبیل ؛ جنوانے والا؛ دائی ؛ جنائی؛ قابلہ۔

**Obstetrics : (n)** (طب) قبالت؛ دایہ گری؛ وضع حمل کا فن؛ قابلہ گری۔

**Obstinacy : (n)** [ med. L. 'Obstinacia.' ] (۱) ضد ؛ ہٹ ؛ تمرد ؛ خودرائی ۔ (۲) (مرض کا) مزمن ہونا۔

**Obstinate : (a)** [ L. 'Obstinatus.' ] (۱) ضدی ؛ ہٹیلا ؛ خود رائے؛ متمرد؛ خودسر۔ (۲) (طب) مزمن؛ کہنہ؛ جو بمشکل اچھا ہو ؛ صعب العلاج۔

**Obstinate : (n)** ضدی؛ ہٹیلا اور خود رائے شخص ؛ سرکش آدمی۔

**Obstinately : (adv.)** تمرد سے؛ خود رائی سے ؛ سرکشی کے ساتھ ؛ مُزمن طور پر۔

**Obstinateness : (n)** ضد ؛ تمرد ؛ خودرائی ؛ خود سری ؛(مرض کا) مُزمن ہونا ۔

**Obstipation : (n)** روکنے یا مسدود کرنے کا عمل؛ انسداد ؛ (طب) قبضِ شدید۔

**Obstreperous : (a)** [ L. 'Obstreperus.' ] (۱) پر شور و شغب ؛ شور مچانے والا؛ غوغائی ۔(۲) دنگئی؛ فسادی ؛ جھگڑالو۔

**Obstreperously : (adv.)** شور و شغب کے ساتھ ؛ جھگڑالو پن سے۔

**Obstreperousness : (n)** دنگئی پن؛ غوغائی پن ؛ جھگڑالو پن سے۔

**Obstruct : (v)** [ L 'Obstruere.' ] (۱) روکنا؛ بند کرنا؛ مسدود کرنا؛ رکاوٹ ڈالنا؛ سدراہ ہونا؛ سنگ راہ ہونا؛ خلل انداز ہونا۔ (۲) (پارلیمنٹ) کاروائی میں رکاوٹ ڈالنا؛ کام نہ چلنے دینا؛ چلتے کام میں روڑے اٹکانا۔ (۳) سلسلہ منقطع کر دینا یا توڑ دینا ؛ تسلسل میں خلل ڈالنا؛ حائل

ہو جانا: سامنے آجانا: آڑکر دینا (کہ آگے کی چیز یا منظر نظر نہ آئے)۔

**To obstruct process (in law) :** عدالت کی کاروائی میں خلل انداز ہونا (جو ایک قابل تعزیر جرم ہے)۔

**Obstructed hernia : (n)** (طب) فتق مسدّد۔

**Obstruction : (n)** (۱) مسدود کرنے یا ہونے کا عمل: انسداد: رکاوٹ: مزاحمت: روک: سد راہ۔ (۲) تقریروں میں وقت ختم کر کے پارلیمنٹ کی کاروائی میں رکاوٹ ڈالنا۔ (۳) (مجازاً) کسی عمل کی انجام دہی یا کارگزاری میں خلل انداز ہونے یا اسے روک دینے کا عمل۔ (۴) روکنے والی چیز: سنگ راہ: خلل انداز ہونے والی چیز: مزاحم ہونے والی شے: ترقی یا پیش رفت میں حائل ہونے والی چیز: سد: (طب) سُدہ: قبض۔

**Cold obstruction :** نبض حیات کا تھم جانا: حالت مرگ: موت کے بعد جسم کی حالت۔

**Obstruction-guard : (n)** ریلوے انجن کے سامنے کی جالی جو پٹری پر پڑی رکاوٹوں یا مزاحم چیزوں کو ہٹانے کے لئے ہوتی ہے۔

**Obstruction in the bowels :** (طب) سُدّہ۔

**Obstruction in the nose :** (طب) انسدادہ: سد اوالأنف۔

**Obstructionism : (n)** پارلیمنٹ کی کاروائی میں رکاوٹ ڈالنے کا طریقہ: (سیاسیات) رکاوٹ اندازی۔

**Obstructionist : (n)** پارلیمنٹ کی کاروائی میں رکاوٹ ڈالنے والا یا اس کا حامی: (سیاسیات) رکاوٹ انداز۔

**Obstructive : (a)** (۱) خلل انداز: مزاحم: راہ روکنے والا: مائل بہ خلل اندازی: روڑے اٹکانے والا: مشکلات پیدا کرنے والا: معترض۔ (۲) انقباضی: انسدادی: قابض: جسم کی رگوں، آنتوں یا نالیوں میں رکاوٹ ڈالنے یا ہونے کا یا اس سے متعلق: قبض کا، اس سے متعلق یا اس کی نوعیت کا۔

**Obstructive : (n)** (۱) رکاوٹ: مزاحمت: روکنے والی قوت یا چیز: آلۂ مزاحمت: آلۂ انسداد: سد: سد راہ: سنگ راہ۔ (۲) مزاحم یا خلل انداز ہونے والا شخص، خاص کر پارلیمنٹ کی کاروائی میں رکاوٹ ڈالنے والا۔

**Obstructive dysmenorrhea : (a)** (طب) عُسر الطمث سدی۔

**Obstructively : (adv.)** مزاحمانہ: رکاوٹ ڈالتے ہوئے: خلل اندازی سے۔

**Obstructiveness : (n)** مزاحمت: رکاوٹ: خلل اندازی۔

**Obstructivism : (n)** پارلیمنٹ کی کاروائی میں رکاوٹ ڈالنے کا نظریہ یا طریقہ۔

**Obstructor : (n)** مزاحم: روکنے والا: خلل انداز: سدراہ: سنگ راہ: ترقی کی راہ میں حائل ہونے والا: مخالف ترقی۔

**Obstruent : (a)** [L. 'Obstruere.'] (۱) مزاحم: روکنے والا: سد راہ: مانع: رکاوٹ ڈالنے والا۔ (۲) (طب) قابض۔

**Obstruent : (n)** (۱) مزاحم ہونے یا روکنے والی چیز یا شخص: مزاحمت: رکاوٹ: سنگ راہ۔ (۲) قابض دوا۔

**Obstupefy : (v)** [L. 'Obstupefacere.'] مدہوش کرنا: مخبوط کر دینا: (خاص کر) دماغ مختل کر دینا۔

**Obtain : (v)** [Late ME. 'Obteine, -tene.'] (۱) حاصل کرنا: مہیا کرنا: بہم پہنچانا: لینا: پانا: کسب کرنا: اکتساب کرنا۔ (۲) رائج ہونا: مروج ہونا: جاری ہونا: عام ہونا: قائم رہنا: باقی رہنا: وجود رکھنا۔

**Obtainable : (a)** قابل حصول: دستیاب: حاصل کرنے والا: قابل اکتساب۔

**Obtainer : (n)** حاصل کرنے والا: پانے والا: مکتسب۔

**Obtainment : (n)** پانے کا عمل: تحصیل: حصول: اکتساب: کسب۔

**Obtected : (a)** (حشریات) (بچہ) جو جھلی کے اندر سے نظر آئے: (حیوانیات) ملفوف: خول دار۔

**Obtectus : (a)** [L. 'Obstectus.'] (نباتیات) محجوب۔

**Obtemper : (v)** [L. 'Obtemperare'.] (اسکاٹستانی قانون) کسی عدالت کے حکم یا فیصلے کو ماننا: (اس کی) تعمیل کرنا: پابندی کرنا: بجا لانا: تسلیم کرنا: قبول کرنا: مان لینا: اطاعت کرنا۔

**Obtemperate : (v)** دیکھو Obtemper

**Obtenebrate : (v)** چھا جانا یا ڈھک لینا: سایہ کرنا: تاریک کرنا: دھندلا دینا۔

**Obtenebration : (n)** چھا جانے یا ڈھک لینے کا عمل: تاریک کرنا یا ہونا: ڈھانک لیا جانا۔

**Obtention : (n)** [L. 'Obtentio.'] حاصل کرنے یا پانے کا عمل: تحصیل: حصول: کسب: اکتساب: اجرا: ترویج: بقا: وجود۔

**Obtest : (v)** [ L. 'Obtestari.'] (۱) (قدیم) دُہائی دینا : (کسی سے) فریاد کرنا : عاجزی سے درخواست کرنا: التجا کرنا: التماس کرنا: منت سماجت سے مانگنا۔ (۲) صدائی احتجاج بلند کرنا: خدا کو گواہ ٹھہرانا۔

**Obtestation : (n)** (۱) دہائی : فریاد (کسی بزرگ ہستی کے نام کے ساتھ): منت: سماجت: التجا: التماس: عاجزانہ درخواست۔ (۲) احتجاج: خدا کو گواہ بنانے یا اس کی دہائی دینے کا عمل : (قانون) استشہاد۔

**Obtrude : (v)** (۱) (کسی کی صحبت میں) زبردستی گھسنا: مخل صحبت ہونا : زبردستی مخاطب کرنا : خواہ مخواہ دخل دینا : (کسی بات ، شخص وغیرہ کو) کسی پر تھوپنا : کسی کے سر منڈھنا : ٹھونسنا : ڈھکیلنا : داخل کرنا۔ (۲) نکال دینا : برطرف کرنا : نکال پھینکنا: خارج کرنا: بے دخل کر دینا۔ (۳) بے بلائے جانا: ناخواندہ مہمان ہونا: خلل انداز ہونا: مخل ہونا: خواہ مخواہ گھسنا۔

**Obtruder : (n)** مخل صحبت ہونے والا: زبردستی گھس جانے والا: بے دخل کرنے والا: نکال دینے والا۔

**Obtruncate : (v)** سر کاٹنا: سرکاٹ دینا : (مزید بڑھنے کے لئے) پودے کی پھنگ یا پتیاں چھانٹ دینا: سر یا پھنگ تراشنا: سر بریدہ کرنا: چوٹی کاٹنا۔

**Obtruncation : (n)** سر بریدگی: چھٹائی (پودوں کی)۔

**Obtrusion : (n)** (۱) (کسی چیز کو) ٹھونسنے، گھسانے یا داخل کرنے کا عمل: زبردستی ٹھونسنا یا داخل کرنا۔ (۲) (کسی شخص یا چیز کو) کسی کے سر تھوپنا: (کسی بات کو) زبردستی (کسی کے دماغ میں) گھسانا: اس طرح گھسائی ہوئی یا تھوپی ہوئی چیز: (کسی کی صحبت میں) زبردستی گھسنا : خواہ مخواہ دخل دینا: زبردستی مخاطب کرنا: مخل صحبت ہونا: دخل ناخواندہ۔ (۳) (قانون) دخل بے جا۔

**Obtrusive : (a)** (۱) راہ میں حائل ہونے والا: مداخلت بے جا کرنے والا۔ (۲) پیش پیش رہنے والا : خواہ مخواہ نمایاں ہونے والا: مخل صحبت: زبردستی مخاطب کرنے والا۔

**Obtrusively : (adv.)** مخل صحبت ہو کر: زبردستی مخاطب ہو کر: خواہ مخواہ دخل دے کر: مداخلت بے جا کر کے۔

**Obtrusiveness: (n)** مخل صحبت ہونے کی عادت : خواہ مخواہ دخل دینے کی عادت۔

**Obtund : (v)** (طب) سن کرنا : بے حس کرنا : ماؤف کرنا : کند کرنا۔

**Obtudent : (a)** بے حس کرنے والا: سن کر دینے والا: ماؤف کرنے والا : کند کر دینے والا: تسکین بخش۔

**Obtundent : (n)** بے حس کر دینے والی دوا: مسکن دوا: تسکین بخش دوا۔

**Obturate : (v)** ختم کر دینا: روک لینا: بند کر دینا: مسدود کر دینا : (سوراخ، بندوق کی نالی کے پچھلے حصہ وغیرہ کو) بند کرنا۔

**Obturation : (n)** [L. 'Obturatio.'] اختتام : روک : انسداد : بندش : (خاص کر بندوق کی نالی کے دہانے یا سوراخ کو) بند کرنا۔

**Obturator : (n)** [med. L. 'Obturator.'] (۱) (تشریح) ورقی سوراخ کو بند کرنے والی جھلی کا نام: اس کے پردے : ساد: مُسدد : عضلہ ساد: عروق مسددہ۔ (۲) کسی سوراخ یا دہانے کو بند کرنے کا پرزہ۔ (۳) (جراحی) جسم کے کسی غیر معمولی شگاف کو بند کرنے والی پلیٹ۔ (۴) بندوق کی نالی کے پیچھے لگا ہوا وہ پرزہ جو دھوئیں یا گیس کو روکتا ہے۔ (۵) فوٹو گرافی کے کیمرے کا شٹر۔

**Obturator artery : (n)** (تشریح) شریانِ ساد: شریان مُسددہ۔

**Obturator foramen : (n)** کولہے کی ہڈیوں کے درمیان کا بڑا سوراخ۔

**Obturator hernia : (n)** (طب) فتق ساد۔

**Obturator ligament/-membrane : (n)** (تشریح) ورقی سوراخ کو بند کرنے والی جھلی : عروق ساد: عروق مُسدّدہ۔

**Obturator muscles : (n)** (تشریح) عضلات ساد: (ران کے اوپر اور نیچے کے) دو عضلات جن کی مدد سے حرکت کی جاتی ہے۔

**Obturator nerve : (n)** کمر کی رگوں کی ایک شاخ جس کے عضلے (چھوٹی شاخیں) سرین ، گھٹنوں کے جوڑ اور ران کے مختلف عضلات تک جاتے ہیں۔

**Obtuse : (a)** [L. 'Obtus.'] (۱) بے نوک: بنڈ: کھنڈا: (نباتیات) گول سر۔ (۲) (نفسیات) غبی: کند: کند ذہن: بیوقوف: ٹھس۔ (۳) (درد وغیرہ) دھیما: ہلکا۔ (۴) (ہندسہ) (زاویہ) منفرجہ: وہ زاویہ جو ۹۰ درجے سے زائد ہو۔

**Obtuse angle : (n)** (ہندسہ) بیضوی منفرجہ۔

**Obtuse angled : (a)** زاویہ منفرجہ والا: جس میں ایسا زاویہ یا زاویے ہوں۔

**Obtuse-ellipsoid : (n)** (ہندسہ) بیضوی منفرجہ۔

Obtusely : (adv.) منڈی یا بے نوک شکل میں : کند ذہنی سے :بھدے پن سے۔

Obtuseness : (n) گول سرا ہونا؛ بے نوک ہونا؛ کند ہونا؛ منڈ ہونا : کند ذہنی؛ بیوقوفی : بھدا پن؛ ہلکا ہونا۔

Obtusi : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی Obtuse -

Obtusifolious : (a) (نباتیات) گول پتیوں والا؛ بے نوک پتیوں والا۔

Obtusilingual : (a) (حیوانیات) بے نوک زبانہ۔

Obtusity : (n) گول سر ہونا؛ بے نوک ہونا؛ کند ہونا؛ کند ذہنی : بھدا پن : ہلکا پن۔

Obus : (n) [ Fr. ] دور تک مار کرنے والی توپ کا گولا۔

Obvallatus : (a) قلعہ گیر؛ محصور؛ قلعہ بند؛ محیط :احاطہ بند۔

Obvention : (n) (۱) ضمنی طور پر آنے والی چیز۔ (۲) ضمنی آمدنی؛ (کلیسائی قانون میں) (خاص موقعوں پر) ملنے والے نذرانے یا حالات۔

Obverse : (a) (۱) اوپر سے چوڑا نیچے سے تنگ : مقلوب؛معکوس؛ پہلو رخ۔ (۲) بالمقابل؛ جوڑکا؛ جواب کا۔

Obverse : (n) (۱) سکے کا وہ رخ جس پر چہرہ ہوتا ھے؛ روئے سکہ؛ چہرے کا رخ۔ (۲) سیدھا رخ : سامنا؛ آگا : آگے کا رخ۔ (۳) جوڑ؛ جواب۔ (۴) (منطق) متمّ : قضیۂ متکافی؛ قضیۂ معکوس۔

Obversely : (adv.) بالعکس؛ بالمقابل؛ معکوس طور پر؛ مقلوب انداز میں؛ جوڑ پر؛ جواب میں : دوسرے رخ پر۔

Obversion : (n) (۱) تعدیل؛ تقلیب؛ تقلب؛ قابل رخی۔ (۲) (منطق) استنتاج متکارفیہ : استنتاج معکوس۔

Obvert : (v) [L. 'Obvertere.'] (منطق) ایک قضیئے کی کیفیت بدل کر قضیۂ معکوس بنانا؛ قضیہ معدولہ بنانا۔

Obviate : (v) دور کرنا؛ دفع کرنا؛ راستے سے ہٹانا؛ توڑ کرنا : تدارک کرنا؛ روکنا؛ مانع ہونا۔

Obviation : (n) تدارک : امتناع؛ ممانعت؛ توڑ؛ دفیعہ؛ حفظ ما تقدم۔

Obvious : (a) بیّن؛ صریحی؛ ظاہر؛ کھلا ہوا؛ پیش پا افتادہ : واضح؛ صاف : قابل احساس؛ قابل لمس : (حیوانیات) صاف؛ نمایاں۔

Obvious marking/-stripe : (n) (حیوانیات) نمایاں نشان یا لکیر۔

Obviously: (adv.) صریحاً : واضح طور پر؛ نمایاں انداز میں؛ صریحی طور پر۔

Obviousness : (n) صریحی ہونا؛ ظاہر ہونا؛ کھلا ہوا ہونا : نمایاں ہونا۔

Obvolute : (a) [ L. 'Obvolutus.'] (نباتیات) معکوس پیچاں۔

Obvolvent : (a) (۱) (حیوانیات) زیر پیچیدہ ۔ (۲) گول لپٹنے والا : (حشریات) زیر خمیدہ یا اندرون خمیدہ۔

Oca : (n) [Sp.-Peruv.' occa.'] جنوبی امریکا میں ہونے والا ایک قسم کا پودا جس کا بصلہ (زیر زمینی تنا) کھایا جاتا ھے۔ وہاں اسکی کاشت ہوتی ھے۔

Ocarina : (a) [ It. ] ایک قسم کا بیضوی باجا جو پکائی ہوئی سرخ مٹی کا بنا ہوتا ھے اور جس میں بانسری کی طرح سوراخ ہوتے ہیں۔

Occamism : (n) فلسفہ اوخام۔

Occamist : (n) ولیم اوخام کا پیرو یا شاگرد : فلسفہ اوخام کا پیرو؛ (ولیم اوخام یا ولیم آف او کم اوائل چودھویں صدی کا ایک ناقابل تسخیر عالم و حکیم تھا جس نے حامیان اسمیت (Nominalists) کے عقائد کا احیاء کیا تھا)۔

Occamy : (n) دھات کا مرکب جس میں چاندی ملی ہو : نقرئی بھرت۔

Occasion : (n) [ L. 'Occasio , -ion.' ] (۱) حالات کا حسب خواہ میل یا اجتماع : موقع؛ محل؛ مناسب وقت۔ (۲) سبب؛ وجہ : باعث؛ علت؛ اقتضاء؛ تحریک؛ ضرورت۔ (۳) ضمنی یا اتفاقی سبب؛ فوری سبب : وقتی سبب؛ تقریب۔ (۴) (جمع) معاملات؛ کاروبار؛ مشغولیات۔ (۵) تقریب : اہم موقع اہم واقعہ؛ مخصوص موقع؛ ساعت وقوع؛ مخصوص وقت؛ وقت سانحہ۔ (۶) کسی بات یا کسی چیز کو (اتفاقاً) سامنے لانے والا شخص۔

For (on, upon) one's occasion : کسی کے لئے :کسی کی خاطر۔

On or upon occasion : ضرورت کے وقت : موقع پر :کبھی کبھی؛ حسب موقع یا ضرورت۔

On or upon occasion of : اتفاقی طور پر :کبھی کبھی :اتفاقاً؛ ناگہانی طور پر : گاھے گاھے؛ گاہ بہ گاہ۔

To give occasion to : کسی واقعہ کا سبب ہونا؛ باعث ہونا۔

To rise to the occasion : حسب موقع عمل کرنا؛ مناسب وقت پر ہمت وغیرہ دکھانا۔

To take occasion : موقعے سے فائدہ اٹھانا۔

To take occasion by the forelock : (کسی کام کے) موقع کو ہاتھ سے نہ دینا : ضائع نہ کرنا؛ ٹھیک وقت پر کوئی کام کر لینا؛ عین وقت پر کاروائی کرنا۔

Occasion : (v) سبب ہونا : باعث ہونا؛ خصوصاً ضمنی سبب ہونا : فوری یا وقتی سبب ہونا : تقریب ہونا : بہانہ ہونا۔

Occasional : (a) (۱) خاص موقعے کا؛ خاص تقریب کا؛ خاص بنایا ہوا؛ خاص موقعوں پر استعمال کے لئے۔ (۲) موقعی موقعے کا؛ حسب موقع؛ ہنگامی؛ موقتی؛ اتفاقی۔ (۳) کبھی کبھی کا : گاہے گاہے کا۔ (۴) ضمنی؛ ثانوی۔

Occasional : (n) کبھی کبھی کام کرنے والا مزدور : خاص موقعوں پر کام کرنے والا مزدور؛ تقریباتی مزدور؛ ہنگامی مزدور۔

Occasional cause : (n) (۱) ضمنی سبب؛ ظاہری سبب؛ ثانوی سبب۔ (۲) مشیتِ الہٰی (فلسفہ)۔

Occasional conformist : (n) کلیسائے انگلستان کی رسوم کے مطابق خود کو کلیسائی عہدے کا اہل بنانے کے لئے حلف لینے یا مقدس نشان قبول کرنے والا نیز اس عہدے پر فائز رہتے ہوئے غیر مقلد فرقے کے کسی بھی اجتماع یا عبادت میں شریک ہونے والا۔

Occasional conformity : (n) کلیسائے انگلستان کی رسوم کے مطابق خود کو کلیسائی عہدے کا اہل بنانے کے لئے حلف لینے یا مقدس نشان قبول کرنے کا عمل اور بعدہٗ اس عہدے پر فائز رہتے ہوئے غیر مقلد فرقے کے کسی بھی اجتماع یا عبادت میں شرکت کرنے کا عمل۔

Occasional licence : (n) شراب فروشی کا موقت لائسنس۔

Occasional speaker : (n) مخصوص موقعوں پر تقریر کرنے والا؛ تقریباتی مقرر؛ موقتی مقرر۔

Occasional species : (n) (نباتیات) ہنگامی نوع۔

Occasional teacher : (n) (تعلیمات) موقتی مدرس۔

Occasional writer : (n) مخصوص موقعوں کے لئے نظمیں یا مضامین لکھنے والا : تقریباتی ادیب؛ وقتی یا موقتی ادیب۔

Occasionalism : (n) یہ نظریہ کہ انسان کے ادراک اور ارادے کو خارجی مظاہر سے علت و معلول کا تعلق نہیں بلکہ خدا کی قدرت سے دونوں چیزیں ایک ہی موقع پر ظاہر ہوتی ہیں یعنی مسبب الاسباب خدا کی ذات ہے : نظریۂ مشیت الہٰی : (نفسیات) موقعیت۔

Occasionality : (n) کبھی کبھی ہونا؛ حسب موقع ہونا؛ موقتیت؛ اتفاقیت۔

Occasionally : (adv.) کبھی کبھی : گاہے گاہے؛ وقتاً فوقتاً؛ موقعے موقعے سے؛ خاص خاص موقعوں پر۔

Occident : (n) [ L. 'Occidens.'] (۱) (شعر، خطابت) مغرب؛ غرب؛ پچھم؛ نصف کرۂ مغربی؛ باختر۔ (۲) مغربی یورپ۔ (۳) یورپ۔ (۴) یورپ و امریکا۔ (۵) امریکا۔ (۶) مغربی تہذیب۔

The orient and occident : شرق و غرب؛ خاور و باختر۔

Occidental : (a) (۱) مغربی؛ غربی؛ یورپی؛ امریکی؛ مغربی تہذیب کا۔ (۲) گھٹیا قسم کے یا کم چمک دمک والے (نگینے، جواہرات وغیرہ)؛ گھٹیا؛ معمولی؛ پست درجے کا۔

Occidental : (n) مغربی ملک کا باشندہ : یورپی؛ امریکی وغیرہ۔

Occidental agate : (n) پست درجہ عقیق؛ گھٹیا عقیق۔

Occidental arts : (n) فنون یورپ : ہنر ہائے یورپ؛ یورپی فنون۔

Occidental civilization : (n) (سماجیات) مغربی تہذیب؛ تمدن یورپ۔

Occidental topaz : (n) (معدنیات) زردگار۔

Occidentalism : (n) (۱) مغربی صفات؛ مغربی تہذیب و تمدن : مغربی آداب و اخلاق؛ یوروپیت؛ امریکیت : مغربی اقوام کے رسم و رواج، ادارے وغیرہ؛ مغربیت؛ مغرب پرستی : مغربی تہذیب کی پیروی۔ (۲) (سماجیات) تہذیب یورپ۔

Occidentalist : (n) تہذیب یورپ کا پیرو : مغرب پرست : مغرب پسند : مستغرب؛ یورپ پرست؛ مغربی انداز فکر یا رسم و رواج کا حامی : مغربی اقوام کی زبانوں اور ان کے رسم و رواج کا مطالعہ کرنے والا۔

Occidentality : (n) دیکھو Occidentalism

Occidentalize : (v) مغربیانہ؛ مغربی بنانا؛ مغربی آداب و رسوم یا طرز زندگی کا خوگر بنانا؛ مغربی خصوصیات کا حامل بنانا۔

Occidentally : (adv.): مغربی طرز پر؛ یورپی یا امریکی طرز پر؛ مغربانہ: مغربی انداز میں۔

Occipital : (a) [ med. L. 'Occipitalis.'] (۱) سر کے پچھلے حصے میں واقع ؛ پشت سر کا؛ (تشریح) قذالی؛ مُخّری۔ (۲) بڑی پشت سر والا ؛ جس کے سر کا پچھلا حصہ بڑا ہو۔

Occipital : (n) (۱) پشت سر کی ہڈی ؛ قذالی ہڈی۔ (۲) پشت سر کا عضلہ ؛ عضلۂ پشت سر؛ موخری عضلہ۔ (۳) (جمع) بعض سانپوں کے سر کے پچھلے حصے کی دو پلیٹیں۔

Occipital artery : (n) (تشریح) قذالی شریان۔

Occipital bone : (n) (تشریح) پشت سر کی ہڈی؛ قذالی ہڈی۔

Occipital condyle : (n) (حیوانیات) موخّری قذال۔

Occipital cortex : (n) (تشریح) مُخّری قِشر۔

Occipital lobe : (n) (تشریح) فصِّ قذالی؛ لختۂ پشت دماغ؛ لختۂ پشت سر ؛ پشت سر کا لختہ ۔

Occipital point : (n) (تشریح) قذالی نقطہ ۔

Occipitalia : (n) (تشریح) عِظام قذالی ؛ قذالی ہڈیاں۔

Occipitally : (adv.) قذالی طور پر؛ مُخّری طور سے ؛ پشت سر کا ہوتے ہوئے۔

Occipito - : علم تشریح الابدان میں استعمال ہونے والا جزو ترکیبی بہ معنی پشت سر، جو صفات سے مل کر پشت سر اور دوسرے عضو (وغیرہ) کے درمیان تعلق یا نسبت کو ظاہر کرتا ہے۔

Occipito-axial/-axiod : (a) پشت سر اور مرکزی فقرے (ریڑھ کی ہڈی کا جوڑ) سے متعلق۔

Occipito-frontal : (a) پشت سر اور پیشانی سے متعلق ؛ پشت سر اور پیشانی کے درمیان پھیلا ہوا؛ پشت سر سے پیشانی تک پھیلا ہوا عضلہ ۔

Occipito-frontal : (n) عضلۂ سر ؛ کھوپڑی کے اوپر کا چھٹا اور بڑا عضلہ ؛ پشت سر سے پیشانی تک پھیلا ہوا عضلہ ۔

Occipito-frontalis/-muscles : دیکھو Occipito-frontal : (n)

Occipito-mastoid : (a) پشت سر اور پستان نما ابھار سے متعلق۔

Occiput : (n) [ L. ] (۱) (تشریح) پشت سر؛ کھوپڑی کا پچھلا حصہ ؛ قذالی ؛ قفا؛ گدی۔ (۲) قذالی ہڈی؛ کھوپڑی کے پچھلے حصے کی ہڈی ؛ پشت سر کی ہڈی۔

Occlude : (v) [ L. 'Occludere.'] (۱) (سائنس) بند کرنا؛ روکنا؛ مسدود کرنا۔ (۲) (کیمیا) جذب کرنا (گیسوں کو)۔ (۳) (دندان سازی) اوپر اور نیچے کے دانتوں کی نوک یا سروں کو ملانا یا ملا کر بٹھانا ؛ نیز ملنا یا بیٹھنا۔

Occluded front : (n) (موسمیات) گرم و سرد ہواؤں کے ملنے کا نظام جس کے ملنے کا نظام جس سے بگولا اٹھتا ہے۔

Occludent : (a) (۱) روکنے یا بند رکھنے کی خاصیت رکھنے والا۔ (۲) جذب کرنے کی خاصیت کا حامل؛(کیمیا) جاذب؛ جذب کرنے والا۔

Occludent : (n) (۱) (سائنس) روکنے یا بند کرنے کی خاصیت رکھنے والی شے۔ (۲) (کیمیا) جذب کرنے والی دھات؛ جاذب دھات۔

Occlusal : (a) (دندان سازی) بستگیِ دندان کا یا اس سے متعلق ؛ دونوں جبڑوں کے متقابل دانتوں کی سطح یا سروں کو ملانے سے متعلق۔

Occlusion : (n) (۱) روکنے یا بند کرنے کا عمل؛ روک ؛ بندش ؛انسداد ؛ (سائنسی طور پر) بند کرنے یا روکنے کا عمل۔ (۲) دھات یا دوسرے مادوں کے مسامات میں (گیسوں کو) جذب کر کے روکے رکھنے کا عمل۔ (۳) (دندان سازی) دونوں جبڑوں کے متقابل دانتوں کی سطحوں یا سروں کو ملانے یا ملا کر بٹھانے کا عمل؛ بستگیِ دندان۔ (۴) (حیاتیات) سداد ؛ (کیمیا) انجذاب گیس۔ (۵) (موسمیات ) ہوا کے کم دباؤ والی گرم سرحد کا سرد سرحد سے بدل جانا تاکہ ان کے درمیان والی گرم ہوا کے ماسے سرد ہوا کے دو کناروں کے ذریعہ سطح زمین سے اوپر اُٹھ جائیں؛ بگولا؛ زمین کے اوپر گرم ہوا کا صعود۔

Occlusion of duodenum : (طب) سداد اثنا عشری۔

Occlusive : (a) (صوتیات) بے صوت حرف صحیح۔

Occlusor : (n) (۱) بند کرنے والا؛ روکنے والا؛ مسدود کر دینے والا ؛ (خاص کر تشریح میں) کسی شگاف، دہانے یا منہ کو بند کرنے والی ساخت۔ (۲) (حیوانیات) سدادیہ ؛ عضلۂ سدادیہ؛ نیز توصیفی معنوں میں۔

Occlusor muscle : (n) عضلۂ سدادیہ: کسی شگاف یا دہانے کو بند کرنے یا کسی راستے کو روکنے والا عضلہ۔

**Occult : (a)** [L.'Occultus.'] (۱) مخفی ؛ پوشیدہ ؛ پراسرار ؛ سری ؛ نہانی؛ باطنی ؛ پنہاں؛ مستور؛ مکتوم۔ (۲) علم سینہ سے متعلق ؛ علم مخفیہ سے متعلق ؛ رمزی؛ عارفانہ۔ (۳) فوق العادت؛ سحرو نیز نجات کا؛ ساحرانہ؛ سحری؛ (نفسیات) خارقُ العادت۔

**Occult : (v)** [ L. 'Occultare.'] (ہیئت) چھپا لینا (ایك جرم فلکی کا دوسرے کو)؛ نظر سے پنہاں کرنا؛ مخفی کرنا؛ گہنانا؛ محتجب ہونا؛ احتجاب کرنا۔

**Occult blood : (n)** (عضویات) مخفی خون۔

**Occult mineral: (n)** وہ معدنی سالمہ جو خوردبین سے نظر نہیں آتا بلکہ صرف کیمیائی تجزیئے کے ذریعہ ہی ظاہر کیا جا سکتا ھے ؛ کیمیائی معدن۔

**Occult science : (n)** علوم سرّی (جادو، کیمیا گری ، نجوم)۔

**Occultation : (n)** [L. 'Occultatio.'] (۱) انخفا؛ اختفا؛ پوشیدگی؛ استتار؛ نہفتگی؛ گمنامی۔ (۲) (علم النجوم) احتجاب؛ ایك جرم فلکی کا دوسرے کو چھپا لینا؛ کسوف؛ خسوف؛ گہن۔ (۳) (مجازاً) نظر یا خیال سے دور ہونے کی حالت؛ غیاب؛ غیب۔

**Occultation of star :** (علم النجوم ) احتجاب کوکب۔

**Occulted : (a)** (علم النجوم) پوشیدہ؛ مخفی؛ پنہاں؛ نگاہ سے اوجھل ؛ گہنایا ہوا۔

**Occulter : (n)** (بصریات) حاجب؛ حاجب النّور۔

**Occulting : (a)** چھپانے والا؛ حاجب؛ حاجب نور؛ حائل نور (اس کا اطلاق خصوصاً میناروں کی روشنی کے اس باقاعدہ احتجاب پر ہوتا ھے جو چند ثانیوں کے باقاعدہ وقفوں سے نظر سے چھپ جاتی ھے )۔

**Occulting light : (n)** بحری جہاز میں رات کے وقت تھوڑے وقفے سے پیدا ہونے والی روشنی۔

**Occultism : (n)** (۱) (دیومالا) سرّیات؛ علم الاسرار؛ (دینیات) سریت ؛ عقیدۂ غیب ؛ عرفان ؛ سحر پرستی ؛ مخفی یا سرّی علوم کا عقیدہ ؛ اصول ؛ یا عمل ؛ کالا علم ؛ ارواح و اشباہ و جن و شیاطین کے وجود کا عقیدہ ؛ نیز یہ عقیدہ کہ انسان انہیں مسخر کر کے ان سے کام لے سکتا ھے ؛باطنیت ؛ علم باطن ؛ تصوف ۔

**Occultist : (n)** (۱) علم غیب کا معتقد یا ماہر ؛ سحر پرست (دیومالا) عالم اسرار؛ ساحر؛ منجّم؛ رمال۔ (۲) (دینیات) معتقد غیب؛ عارف ؛ صوفی؛ اہل باطن۔

**Occultly : (adv.)** علم سینہ کے ذریعہ سے؛ پر اسرار طریقے سے؛ مخفی طور پر؛ باطنی انداز میں ؛ مستور ہو کر؛ رمزاً؛ عارفانہ طور پر؛ علم مخفیہ کے ذریعہ؛ ساحرانہ طور پر۔

**Occultness : (n)** بعید الفہم؛ عقل سے پوشیدہ ؛ مخفی؛ پنہاں ہونا؛ پنہاں شدگی؛ اختفا؛ انخفا۔

**Occupancy : (n)** [ L. 'Occupant.'] (۱) قبضہ؛ تصرف؛ پٹہ داری؛ دخل۔ (۲) سکونت؛ کرایہ داری۔ (۳) ملکیت بر بنائے قبضہ؛ قبضہ دار کا حق ملکیت۔ (۴) مقبوضہ عمارت یا اس کا کوئی حصہ؛ محل سکونت۔ (۵) مصروفیت؛ مشغولیت؛ شغل؛ کام؛ (جمع) نوکری؛ کاروبار؛ دھندا؛ پیشہ؛ کسب معاش۔

**Occupancy right : (n)** (قانون) حقِ دخیل کاری۔

**Occupancy tenant : (n)** (قانون) دخیل کار۔

**Occupant : (n)** (۱) قابض؛ دخیل؛ متصرف؛ پٹہ دار؛ اسامی۔ (۲)ساکن؛ رہنے والا؛ مکین؛ کرایہ دار۔ (۳) اس چیز پر جو کسی کی ملك نہ ہو قبضہ کر کے حقِ ملکیت قائم کرنے والا مالك بر بنائے قبضہ ۔

**Occupation : (n)** (۱) قبضہ کرنا یا کیا جانا؛ قبضہ؛ تصرف؛ دخل؛ سکونت۔ (۲) فوجی قبضہ (کسی ملك پر) ۔ (۳) پٹہ داری؛ قبضۂ اراضی ؛ قبضہ داری؛ عہدہ داری۔ (۴) کام؛ پیشہ ؛ شغل ؛ کاروبا ر؛ کام دھندا ؛ روزگار؛ کسب معاش؛ نوکری؛ دھندا؛ مصروفیت؛ مشغولیت؛ حرفہ؛ مشغلہ۔

**Army of occupation :** قبضۂ مخالفانہ کرنے والی فوج؛ نو مفتوحہ علاقے یا ملك پر تا وقت صلح یا تا وقت قیام حکومت قبضہ رکھنے کے لئے وہاں چھوڑی ہوئی فوج۔

**Occupation bridge : (n)** پل جو اسامیوں کے لئے مخصوص ہو۔

**Occupation franchise : (n)** اسامیوں کا حق رائے دہندگی۔

**Occupation road : (n)** سڑك جو اسامیوں کے استعمال کے لئے مخصوص ہو۔

**Occupational : (a)** پیشہ وارانہ ؛ کاروباری؛ پیشی؛ کسی (کے) پیشے یا مشغلے سے متعلق۔

**Occupational disease : (n)** (طب) مرض پیشگی ؛ پیشہ ورانہ مرض؛ کاروباری مرض۔

Occupational hierarchy : (n) (معاشیات) ترتیب پیشہ جات؛کاروباری ترتیب۔

Occupational therapist : (n) شغلی معالج؛ ذہنی یا جسمانی حرکت کے ذریعہ علاج کرنے والا۔

Occupational therapy : (n) (طب) شغلی علاج ؛کوئی ذہنی یا جسمانی کام یا حرکت جو کسی مرض یا چوٹ کے علاج کے طور پر معالج نے بتایا ہو۔

Occupied : (n) (۱) (مکان وغیرہ) گھرا ہوا۔ (۲) مصروف؛مشغول۔

Occupier : (n) [ L. 'Occupy .'] (قانون) قابض ؛ دخیل ؛پٹہ دار؛ کرایہ دار۔

Occupy : (v) (۱) فوجی قبضہ کرنا (ملك غیر پر)۔ (۲) فائز ہونا (عہدے یا منصب پر)۔ (۳) پٹہ دار ہونا ؛ اجارہ دار ہونا؛ کرایہ دار ہونا ؛ قبضہ رکھنا؛ قابض رہنا۔ (۴) جگہ گھیرنا؛ وقت لینا؛ استعمال میں لانا؛ پر کرنا (جگہ ، وقت)۔ (۵) سکونت کرنا؛ سکونت رکھنا؛ رہنا؛ بسنا؛ قیام کرنا یا مقیم ہونا۔ (٦) مشغول رکھنا؛ مشغلہ ہونا ؛ مصروف رکھنا ؛ کام میں لگانا ؛ خدمت لینا ؛ متوجہ کرنا یا ہونا؛ جلب کرنا؛ موڑنا؛ مبذول کرنا (ذہن یا توجہ کو)۔

Occur : (v) (۱) واقع ہونا ؛ وقوع میں آنا ؛ پیش آنا ۔ (۲) دل میں آنا ؛ خیال میں آنا ؛ سوجھنا ۔ (۳) ہونا ۔

Occurence : (n) (۱) واقعہ ؛ ماجرا؛ سانحہ؛ حادثہ ۔(۲) وقوع ؛ واقع ہونا۔

Is of frequent occurence : اکثر واقع ہوتا ھے ۔

Occurent : (n) واقع ہونا یا پیش آنے والا؛ ہونے والا؛ واقع ہوتا ہوا؛ رواں؛ حاضر؛ موجودہ؛ (کبھی کبھی خاص طور پر) شدنی ؛ جس کا واقع ہونا ضروری ہو۔

Ocean : (n) [ L. 'Oceanus.'] (۱) محیط؛ بحر؛ سمندر۔ (۲) (جغرافیہ) سمندر کا بڑا حصہ؛ بحر؛ بحراعظم؛ ساگر۔ (۳) (مجازاً) بہت بڑی مقدار ؛ لا محدود وسعت؛ غیر معینہ تعداد یا مقدار؛ (کسی شے کی) وسعت بے پایاں؛ وسعتِ بے حد؛ وسعت بے انتہا؛ بحر ذخار۔

Antarctic ocean : (n) بحر منجمد جنوبی۔

Arctic ocean : (n) بحر منجمد شمالی۔

Atlantic ocean : (n) بحر ظلمات؛ بحر اوقیانوس۔

Indian ocean : (n) بحر ہند؛ ہند ساگر۔

Pacific ocean : (n) بحر الکاہل۔

The great ocean : (n) بحر محیط۔

Ocean basin : (n) حوض بحر؛ بحری حوض؛ کرۂ سنگ یا چٹانی سلسلے کی سطح کا وہ بڑا اور وسیع نشیب جو سمندر کی دوست برد میں ہو۔

Ocean bug : (n) خشکی سے دور، سمندر کی سطح پر پایا جانے والا ایك کیڑا۔

Ocean currents : (n) بحری لہریں؛ امواج بحر۔

Ocean deep : (n) حوض بحر کا وہ حصہ جو معمول سے بہت زیادہ گہرا ہو۔

Ocean green : (n) ہلکا زردی مائل سبز رنگ۔

Ocean greyhound : (n) تیز رو جہاز ؛ مسافر جہاز۔

Ocean-lane : (n) (سمندر میں) جہازوں کا راستہ؛ بحری راستہ ۔

Ocean marine insurance : سمندر سے مال برداری کے جوکھم کا بیمہ ۔

Ocean river/ -stream : (n) وہ دریائے اعظم جس کے بارے میں پہلے یہ سمجھا جاتا تھا کہ وہ زمین کو گھیرے ہوئے ہے۔

Ocean tramp : (n) مال کا جہاز (جو ہر قسم کا مال لے جاتا ھے )۔

Oceania : (n) [f. L. 'Oceanus.'] اوقیانوسیہ؛ جزائر اوشینیا جو بحرالکاہل اور اس کے آس پاس والے دوسرے سمندروں میں واقع ہیں۔

Oceanian : (a) بحر الکاہل کا یا اس سے متعلق؛ بحر الکاہل؛ بحر الکاہلی جزیروں کا یا ان سے متعلق؛ جزائر اوشیا سے متعلق؛ اوقیانوسیہ سے متعلق۔

Oceanian : (n) جزائر اوشینیا کا باشندہ ؛ اوشینیائی ؛پولی نیشیائی؛ اوشینی۔

Oceanic : (a) (۱) آبی ؛ بحری؛ سمندری؛ سمندر کا یا اس سے متعلق؛ سمندر میں یا اس کے کنارے واقع ؛ سمندر کے کنارے یا سمندر میں رہنے والا؛ سمندر میں بہنے والا؛ سمندر میں بہتا ہوا؛ (حیاتیات) بحر بلش ۔ (۲) مثل بحر؛ مانند بحر؛ سمندر جیسا ؛ بے حد وسیع ۔ (۳) بحر الکاہلی؛ جزائر اوشینیائی کا یا ان سے متعلق ؛ جزائر اوقیانوسیہ سے متعلق۔

Oceanic climate : (n) (موسمیات) بحری آب ہوا۔

Oceanica : (n) دیکھو Oceania

Oceanid : (n) (۱) (یونانی دیو مالا) حور بحر؛ بنت البحر؛ ساگردیوی؛ سمندر کی پری؛ جل پری۔ (۲) (جمع) ایک قسم کا بحری گھونگا جو میٹھے پانی والے یا دریائی گھونگوں سے مختلف ہوتا ہے۔

Oceanographer : (n) بحریات داں؛ ماہ بحر غرافیہ۔

Oceanograpic/-al : (a) بحریاتی ؛ بحر غرافی۔

Oceanography : (n) بحریات؛ بحر غرافیہ؛ بحر غرافیہ۔

Oceanology : (n) بحریات؛ سمندروں کا علم۔

Oceanophilous : (a) (حیاتیات) بحر پسند؛ بحر باش۔

Oceanophyte : (n) (نباتیات) نبات بحری؛ بحری پودا۔

Oceanus : (n) [L.] (۱) (دیو مالا) ساگر دیوتا۔ (۲) (دیو مالا) اوقیانوس ؛ بحر محیط۔

Oceanward (s) : (adv.) سمندر کی طرف ؛ جانب بحر۔

Ocellar : (a) [f. L. 'Ocelus.'] (۱) کیڑے مکوڑوں کی ننھی اور اکہری آنکھوں کا یا ان سے متعلق؛ چشم حشرہ سے متعلق۔ (۲) (صحریات) چٹانوں کی اس ساخت پر اطلاق ہوتا ہے جس میں کسی معدنی شے کے باریک مفرد اجزائے ترکیبی کی ایک کے گرد شعاع ریز حالت میں ترتیب یا جما دی ہوئی ہوتی ہیں۔

Ocellate/Ocellated : (a) [L. Ocellatus.'] (۱) کیڑوں کی ننھی آنکھوں جیسے نشانات والا؛ چشم آسا؛ چشم مانند؛ چشم دار؛ (حیوانیات) چشمیّہ دار ؛ چشمک دار۔ (۲) ننھی آنکھ جیسا بنا ہوا؛ جس پر ننھے گول دھبے پڑے ہوں اور انہیں کسی دوسرے رنگ کے ہالے سے گھیر دیا گیا ہو (جیسے مور کے پر میں ہوتا ہے) ؛ (حیوانیات) چشم نما؛ حلقہ رنگی دار۔

Ocelli- : (Comb.) [L. 'Ocellus'.] جزو ترکیبی بمعنی ننھی آنکھ۔

Ocelliferous : (a) ننھی آنکھوں جیسے نشانات والا ننھی آنکھ جیسا ؛ چشم مانند۔

Ocelliform : (a) ننھی آنکھ جیسا ننھی آنکھ کی شکل کا بنا ہوا۔

Ocellus : (n) [L. dim of Oculus.'] (۱) کیڑوں کی اکہری آنکھ؛ ننھی یا چھوٹی سی آنکھ ؛ چشمک ؛ چشم حشرہ؛ چشم صغیر؛ بعض گھونگے یا دریائی سانپ وغیرہ کی آنکھ۔ (۲) مرکب آنکھ کا ایک دیدہ ؛ چشمیّہ۔ (۳) رنگ کا نشان جس کے اطراف دوسرے رنگ کا ہالہ ہو جیسے مور کے پر کے چاند؛ حلقہ رنگی۔

Ocelot : (n) آسلوٹ؛ بگھ بلاؤ ؛ باگھ بلاؤ ؛ گربہ پلنگ؛ بلّی کی قسم کا (شیر نما) جانور جو وسطی اور جنوبی امریکا میں پایا جاتا ہے۔

Och : (int.) [Ir. Gael. Och.'] (آئرستان و اسکاٹستان) تعجب ؛ غم اور افسوس کے اظہار کے لئے فجائیہ کے طور پر استعمال ہوتا ہے ؛ اف ؛ اچھا ؛ ارے۔

Ochlesis : (n) (طب) عارضۂ انبوہی۔

Ochlocracy : (n) [Fr. 'ochlocratic.] حکومت انبوہ ؛انبوہ گردی؛ انبوہ شاہی۔

Ochlocrat : (a) حکومت انبوہ کا قائل۔

Ochlocratic/-al : (a) حکومت انبوہ کا۔

Ochlocratically : (adv.) حکومت انبوہ کے طریقے سے۔

Ochlophobia : (n) (نفسیات) انبوہ ترسی؛ خوفِ انبوہ؛ مردم گریزی۔

Ochraceous : (a) [f. L. 'Ochra.'] (۱) اس مٹی کا یا اس کی نوعیت کا؛ جس میں یہ مٹی ملی ہوئی ہو ؛ گیرو آمیز؛ گیروی۔ (۲) ہلکا بادامی؛ ہلکا بھورا مائل زرد رنگ کا ؛ بادامی زرد۔

Ochre/Ocher: (n) [L. 'Ochra.'] (۱) ایک قسم کی مٹی جس میں لوہا ملا ہوا ہوتا ہے اس سے ہلکا بادامی رنگ بنتا ہے ؛ ملتانی مٹی ؛ گیرو؛ پیوڑی۔ (۲) ہلکا بادامی رنگ؛ زرد۔ (۳) (عامیانہ) زر ؛ نقدی؛ روپیہ پیسہ (طلائی سکے کے رنگ کی مناسبت سے کنایتاً)۔

Red ochre : (n) گیرو۔

Yellow ochre : (n) زرد مٹی ؛ پیوڑی؛ ملتانی۔

Ochre/Ocher : (v) مذکورہ بالا مٹی سے رنگنا؛ نشان لگانا؛ لیپنا؛ مانجھنا؛ صیقل کرنا۔

Ochrea/Ocrea : (a) [L. ] (نباتیات) پاپوشہ۔

Ochreate / Ocreate : (a) (نباتیات ، حیوانیات) پاپوشی ۔

**Ocherish : (a)** دیکھو Ochraceous

**Ochreous : (a)** دیکھو Ochraceous

**Ochro- : (a)** لفظ Ochre کی ترکیبی صورت۔

**Ochroleucous : (a)** زردی مائل سفید : (نباتیات) کافوری۔

**Ochronosis : (n)** (طب) صفوریت۔

**Ochrophore : (a)** (حیوانیات) زردی بردار۔

**Ochrosporous : (a)** (نباتیات) زرد تخمہ۔

**Ochymy :** Occamy کا متبادل۔

**Ocimum : (n) [NL. ]** (نباتیات) جنسِ ریحان: جنس تُلسی۔

**Ocimum basilicum : (n)** (نباتیات) تلسی: نازبو۔

**Ocimum pilosum : (n)** (نباتیات) ریحان۔

**Ocimum sanctum : (n)** (نباتیات) پاک تُلسی۔

**-ock : (suffix.)** لاحقہ جو پہلے تصغیر کے معنی دیتا تھا جیسے hillock , bullock وغیرہ۔

**O'clock : (adv.)** (۱) of the clock کامخفف ہے بمعنی ساعت: ازروئے ساعت : مطابق ساعت : گھڑی کے مطابق ۔(۲) (سمت یا مقام ظاہر کرنے کے لئے) گیارہ کے مقام پرہر تین کی سمت میں وغیرہ (اس صورت میں کہ گھڑی کا ڈائل اگر افقی حالت میں ہو تو دیکھنے والا اس کے سامنے ہو ۱۲ واں عدد سامنے سب سے اوپر ہو)۔

**-ocracy : (suffix.)** کسی طبقے یا جماعت کی حکومت: کسی طبقے کی بالادستی: مزید دیکھو Cracy-

**Ocrea : (n)** (۱) (نباتیات) پاپوشہ: ڈنٹھل کے گرد کا (نلکی نما) غلاف (یا نلی): کاثیو کے ننھے پتوں پرپڑا ہوا باریک غلاف یا جھلی۔ (۲) (حیوانیات) اس طرح گھیرتے یا ڈھانکنے والا کوئی بھی حصہ، عضو یا ساخت: جھلی: پردہ: خول: غلاف: پاپوش: بعض پرندوں کے پاؤں کی جھلی مثلاً چمگادڑ وغیرہ میں۔

**Ocreate/Ochreate : (a)** (نباتیات، حیوانیات) پاپوشی دار:پوش دار: جھلی دار: خول دار: غلاف دار: غلاف پوش۔

**Oct - :** Octavo اور October کا مخفف۔

**Oct - :** Octa یا Octo کی ایک شکل۔

**Octa - : (prefix.)** سابقہ بہ معنی آٹھ : ہشت۔

**Octacarbon : (n)** کاربن کا وہ مرکب جس میں کاربن کے آٹھ سالمے موجود ہوں۔

**Octachord : (a)** (۱) آٹھ تارا : آٹھ تاروں والا: ہشت تارا۔ (۲) آٹھ سروں کے پیمانے سے متعلق : آٹھ سروں کا۔

**Octachord : (n) [L. Octachordos.']** (۱) آٹھ تار کا باجا : آٹھ تارہ : ہشت تار۔ (۲) آٹھ سروں کا سلسلہ جیسے سرگم۔

**Octachordal/Octocordal : (a)** (۱) ہشت تار کا یا اس سے متعلق: آٹھ تار والے باجے سے متعلق: آٹھ تاروں کا۔ (۲) آٹھ سروں کے سلسلے سے متعلق: آٹھ سروں کا۔

**Octad : (a) [LL. 'Octas, Octad-.']** (۱) آٹھ چیزوں کا جوڑ یا سلسلہ: آٹھ اعداد کا سلسلہ۔ (۲) (کیمیا) ہشت گرفتی عنصر: ہشت گرفتہ۔

**Octadic : (a)** (۱) ہشت وجہی: ہشت عددی۔ (۲) ہشت عنصری : ہشت گرفتی عنصر والا۔

**Octagon : (n)** (ہندسہ) مثمن: ہشت اضلاع شکل : ہشت ضلعی شکل: ہشت زاویہ یا ہشت پہلو شکل: ہشت وجہی شکل: ہشت پہل چیز یا عمارت۔

**Octagon/Octagonal : (a) [mod. L. 'Octagonalis.']** مثمن: ہشت اضلاع: ہشت پہل: ہشت پہلو: ہشت زاویہ : ہشت کونیہ : ہشت وجہی: ہشت رخ: (ہندسہ) ہشت ضلعی: مثمن الاضلاع: مثمن الزوایا۔

**Octagonally : (adv.)** ہشت پہل صورت میں : ہشت اضلاع طور پر: مثمن کی طرح۔

**Octagynia : (n)** (نباتیات) ہشت پُھچیت۔

**Octagynous : (a)** (نباتیات) ہشت بقھوی: ہشت مادنیہ۔

**Octahedral/Octahedric : (a)** (ہندسہ) ہشت سطحی: ہشت سطحہ : ہشت سطحی بلور کا یا اس سے متعلق۔

**Octahedrite/Octohedrite :** (معدنیات) ہشت سطحی بلور میں پایا جانے والا ٹیٹینم کا ڈائی آکسائڈ جسے Aanatase بھی کہتے ہیں۔

**Octahedron/Octohedron : [Gr. 'Oklaedron.']** مثمن جسم : ہشت

سطحی شکل؛ مثن السطوح؛ ہشت سطحی مجسم : کوئی بھی ہشت سطحی یا ہشت پہل جسم : ہشت پہل بطور۔

**Octamerous/Octomerous : (a) [Gr.]** (۱) (نباتیات) ہشت رکنی: ہشت پارہ ؛ہشت رکنہ؛ہشت گانہ؛ ہشت جانبہ؛ ہشت ہشت(اکثر 8-merous لکھا جاتا ہے)۔ (۲) (حیوانیات) ہشت عضوی؛ ہشت پر: (بعض شعاعی حیوان نباتی) جن کے شعاع ریز حصے یا اعضاء تعداد میں آٹھ ہوں۔

**Octameter/Octometer : (n)** (عروض) مثمن مصرعہ ، ہشت رکنی مصرعہ یا نظم : آٹھ رکنی شعر۔

**Octameter/ Octometer : (a)** (عروض) مثمن : ہشت رکنی : جس میں آٹھ ارکان ہو۔

**Octan : (a)** (طب) ہشت بہ ہشت : ہشت روزہ (بخار)۔

**Octan-fever : (n)** (طب) ہشت روزہ بخار۔

**Octandria : (n)** (نباتیات) ہشت نری پودے۔

**Octandrous : (a)** (نباتیات) ہشت نرہ : ہشت زرریشہ۔

**Octane : (n)** (کیمیا) اکتان: ہشت کار بنی سلسلے کی پیرافین ($C_8H_{18}$)۔

**Octane number : (n)** موٹر یا ہوائی جہاز کے ایندھن کی ضرب روک خاصیت کو ظاہر کرنے والا عدد۔

**Octangular : (a)** دیکھو Octagon

**Octans : (n) [L. ]** (علم النجوم) مثمنہ: ثُمن مجیب۔

**Octant : (n) [L. 'Octans.']** (۱) دائرے کا آٹھواں حصہ: قوس دائرہ جو محیط کا ۱/۸ ہو: (ہندسہ) ثمن محیط۔ (۲) قطعہ جو دائرے کا ۱/۸ ہو: ثمن: (ہندسہ) ثمن دائرہ۔ (۳) (علم النجوم) ثمن: ثمن مجیب: (ہیئت) کسی سیارے کا وہ مقام جو دوسرے سیارے سے ۴۵ درجے کے فاصلے پر ہو (سورج سے یا کسی مخصوص مقام سے)۔ (۴) تین سطحات کے تقاطع سے جو آٹھ قطعے بنتے ہیں ان میں سے ایک۔ (۵) دائرے کا ۱/۸ جو ہئیت اور جہاز رانی میں پیمائی کا کام دیتا ہے۔

**Octapla : (n) [Gr.]** ہشت متنی کتاب : ایسی کتاب جس کے ہر صفحے پر آٹھ ستونوں میں اس کے آٹھ مختلف تراجم یا ستون درج ہوں۔

**Octaples : (n)** دیکھو Octapla

**Octaploid : (a)** (خلویات، حیاتیات) ہشت لونیہ۔

**Octarchy : (n) [Gr.]** آٹھ حکمرانوں پر مشتمل حکومت؛ آٹھ چھوٹی چھوٹی حکومتوں کا مجموعہ؛ حکومت ہشت نفری : (سیاسیات) ہشت ہی (بعض مورخوں نے اس کا اطلاق برطانیہ میں اینجلز اور سیکسانس کے ذریعہ قائم کی ہوئی حکومتوں پر کیا ہے)۔

**Octaroon : (n)** وہ شخص جس کے جسم میں آٹھواں حصہ حبشی خون ہو: Quadroon اور گورے کی اولاد: اس قسم کی دوسری مخلوط نسل۔

**Octastich : (n) [Gr.]** آٹھ مصرعوں کا بند؛ آٹھ سطروں کی نظم ؛ بند مثمن؛ مثمن۔

**Octastichous/Octostichous : (a)** (نباتیات) ہشت منزلہ؛ گول قطار میں آٹھ پتیوں والا اور نظام الاوراق میں ایسی آٹھ عمودی قطاروں والا؛ ہشت گانہ۔

**Octastyle/Octostyle : (a) [L. 'Octastylus.']** (تعمیرات) کونے پر یا سامنے آٹھ ستونوں والی (عمارت) ہشت ستونی: ہشت عمودی۔

**Octastyle/Octostyle : (n)** (تعمیرات) ہشت ستونی عمارت یا سائبان۔

**Octateuch/Octoteuch : (n) [LL. 'Octateuchus.']** توریت کی پہلی آٹھ کتابیں۔

**Octavalent : (a)** (کیمیا) ہشت گرفتہ؛ ہشت بُنیانی۔

**Octavary : (a) [NL. 'Octavarium.']** رومن کیتھولک کلیسا کی کتاب نماز و عبادت جس میں بائبل کی آیات درج ہوتی ہیں اور جسے جشن Octave کے موقع پر استعمال کیا جاتا ہے۔

**Octave : (n) [L. 'Octava.']** (۱) کسی مذہبی تہوار کا آٹھواں دن : کوئی مذہبی تہوار اور اس کے بعد کا ہفتہ۔ (۲) آٹھ مصرعوں کا ٹکڑا ؛ مثمن۔ (۳) (موسیقی) وہ سر جس کا ارتعاش کسی خاص سر کا دوگنا یا آدھا ہو اور وہ سرگم میں اس سے آٹھ درجے اونچا یا نیچا ہو؛ سرگم؛ اوکٹیو۔ (۴) کسی سر اور اس کے Octave کے درمیان کا فصل یا وقفہ۔ (۵) ایسے وقفوں والے سروں کا سلسلہ یا کسی ساز کی ان کھونٹیوں کا سلسلہ جن کا تعلق ایسے وقفوں والے سروں سے ہو۔ (۶) کسی سر اور اس کے Octave کا ہم آہنگ نغمہ۔ (۷) آٹھ چیزوں کا جوڑ یا مجموعہ ؛ (کیمیا) ہشت عناصریہ۔ (۸) (پنوٹ بازی) حملہ کرنے یا حملہ روکنے کی وہ حالت جس میں ہتھیلی اوپر کی طرف ہو؛ (شمشیر بازی) حریف

(محیط کے ۱/۸) کی دری پر واقع دو سیاروں کے باہم مقابل پہلوؤں یا رخوں کے لئے کہا جاتا ہے۔

Octile : (n) آپس میں ایک دوسرے سے ۴۵ درجے کی دوری پر واقع دو سیاروں کے باہم مقابل پہلو: کسی سیارے کاوہ مقام جو دوسرے سیارے سے ۴۵ درجے کے فاصلے پر ہو (سورج یا کسی مخصوص مقام سے)۔

Octillion : (n) [fr. 'Octillion.'] ایک کروڑ کی ساتویں قوت : وہ عدد جس میں ایک کے ہندسہ کے بعد اڑتالیس صفر ہوں: ہزار سنکھ: سنکھ سنکھ : اکتیلیون۔

Octillionth : (a) ایک کروڑ کی ساتویں قوت کا یا اس درجہ کا : ہزار سنکھ واں۔

Octine : (n) (کیمیا) اکتائن: ہشت کاربنی سلسلے کا ہائیڈرو کاربن $-C_8H_{14}$

Octo-/Oct-: [L. ] سابقہ بمعنی آٹھ : ہشت۔

Octoher : (n) [late OE.] (۱) عیسوی سال کا دسواں مہینہ: اکتوبر: ماہ اکتوبر۔ (۲) وہ بوزہ (مالٹ سے بنائی جانے والی ایک قسم کی شراب) جسے اکتوبر میں کشید کیا گیا ہو۔

Octobranchiate : (a) (حیوانیات) ہشت خیشومہ۔

Octobrist : (n) زار کے عہد کی روسی پارلیمنٹ (۱۹۰۶-۱۹۱۷) کی اعتدال پسند سیاسی جماعت کا کوئی رکن (۲۵/ اکتوبر سنہ ۱۹۰۵ کے ایک شاہی منشور میں اس پارلیمنٹ کی دستوری شاہی حکومت کا اعلان ہوا تھا)۔

Octocentenary/Octocentennial : (n) ہشت صد سالہ برسی: ہشت صد سالہ سالگرہ۔

Octocerous : (a) [f. Octo - + cerous. ] (حیوانیات) ہشت پرّہ ای۔

Octodactyl/-lous : (a) [Gr.] (حیوانیات) ہشت انگشت: ہشت انگشتہ: آٹھ انگلیوں والا: آٹھ انگلیا۔

Octodecillion : (n) ایک کروڑ کی ایک سو ساتویں قوت: وہ عدد جس میں ایک ہندسے کے بعد ایک سو آٹھ صفر ہوں :آکٹو ڈیسیلین۔

Octodecimal : (a) (بلور) اٹھارہ سطحی۔

Octodecimo : (n) [L. 'Octodecimus.'] کاغذ کے تختے کی ۱/۱۸ تقطیع: اس تقطیع کی کتاب۔

Oct dentate : (a) (حیوانیات) ہشت دندانہ : آٹھ دنتا۔

کی جانگھ کو شمشیر کی نوک کا ہدف بنانا۔
(۹) شراب کا چھوٹا پیپا جس میں ایک پائپ کاآٹھواں حصہ شراب رکھی جاتی ہے۔

Consecutive octaves/Hidden octaves: (موسیقی) ابعاد متواترہ۔

In the octaves: کسی مذہبی تہوار کے آٹھویں دن۔

Law of octaves : (کیمیا) کلّیہ ہشت عناصریّہ ۔

Octave coupler : (n) آرگن کے ان سروں کو ملانے والی چیز جس میں ایک Octave کا فصل ہو۔

Octave flute : (n) (۱) ایک قسم کی چھوٹی بانسری جس کی آواز معمولی بانسری سے بلند ہوتی ہے۔ (۲) آرگن باجے کا ایک پردہ۔

Octave parade : (n) (بنوٹ بازی) حملہ کرنے یا حملہ روکنے کی وہ حالت جس میں ہتھیلی اوپر کی طرف ہو: (شمشیربازی) حریف کی جانگھ کو شمشیر کی نوک کا ہدف بنانا۔

Octave stanza : (n) مثمن: آٹھ مصرعوں کا بند یا ٹکڑا

Octavo : (n) [L. 'Octavus' .] (۱) کاغذ کے تختے کی ۱/۸ تقطیع: ثمن : آٹھواں حصہ۔ (۲) اس تقطیع کی کتاب : ثمنی : ہشت ۔

Octavus : (a) آٹھواں : ہشتم۔

Octene : (n) [f. 'Oct (A +ene).'] اکتین: ہشت کاربنی سلسلے کی اولینن۔

Octennial : (a) [LL. 'Octennium.'] ہشت سالہ : آٹھ سال کا: آٹھ سال کی مدت کا یا اس سے متعلق : آٹھ سال تک واقع ہونے یا قائم رہنے والا: ہر آٹھ سال پر واقع ہونے یا عود کرنے والا : آٹھ برسی۔

Octennially : (adv.) آٹھ سالوں میں ایک بار: ہر آٹھ سال پر: ہشت سالہ۔

Octet/Octette : (n) [It. 'Otetto.'] (۱) (موسیقی) ہشت نفری راگ: ثمنیّہ : ایسا نغمہ جسے آٹھ گانے والے مل کر گائیں یا جسے آٹھ آوازوں میں گایا جائے : ہشت گانہ۔ (۲) ایک ساتھ گانے والے آٹھ مغنّیوں کی جماعت : آٹھ گویّوں یا سازندوں کا جوڑ۔ (۳) نظم کے آٹھ مصرعوں کا ٹکڑا یا بند خصوصاً کسی سانیٹ کے ابتدائی آٹھ مصرعے : ہشت مصرعہ۔
(۴) آٹھ کی ٹکڑی: آٹھ کی جماعت: آٹھ کا مجموعہ: اٹّھا۔

Octile : (a) [mod. L. 'Octilis.'] آپس میں ایک دوسرے سے ۴۵ درجے

Octodon : (n) [mod. L.] (۱) جنوبی امریکا میں کترنے والے جانوروں کی ایک جنس جو چوہوں کے مشابہ ہوتی ہے: چوہے جیسا ایک امریکی جانور۔ (۲) بھونرے جیسے کیڑوں کی ایک جنس۔

Octodont : (a) (۱) آٹھ دانتوں والا: ہشت دندانہ: آٹھ دنتا۔ (۲) جنوبی امریکا کے کترنے والے جانوروں کی اس جنس کا یا اس سے متعلق جو چوہوں کے مقابل ہوتی ہے۔

Octodont : (n) اس جنس کا جانور۔

Octofid : (a) [l. -'fidus.'] (نباتیات) ہشت شگافہ۔

Octofoil : (n) ہشت برگی یا ہشت گوشی آرائشی نقش: آرائشی نقش جو ہشت گوشہ ہو: شکل ہشت برگی۔

Octofoil/-ed : (a) ہشت برگہ: ہشت برگی: ہشت گوشہ: ہشت ورقی: آٹھ ورقی: آٹھ پتیا۔

Octogamy : (n) ہشت زوجیت: آٹھ شادیاں کرنا: بہ یک وقت آٹھ بیویاں یا آٹھ شوہر رکھنا۔

Octogenarian : (a) [L. 'Octogenarius.'] اسّی سالہ: ہشتاد سالہ: اسّی سال کی عمر کا: اسّی سال کی عمر والے شخص سے متعلق: اسّی برس کے بوڑھے کا: پیر ہشتاد سالہ۔

Octogenarian : (n) اسّی سال کی عمر والا آدمی: وہ شخص جس کی عمر اسّی سال کی ہو: پیر ہشتاد سالہ: پیر فرتوت۔

Octogenarianism : (n) ہشتاد سالگی: پیرانہ سالی: اسی اور نوے سال کے درمیان کی عمر کا زمانہ۔

Octoglot : (a) [Gr.] آٹھ زبانوں میں لکھا ہوا۔

Octogynia/Octagynia : (n) [mod. L.] (نباتیات) ہشت بُقچیت۔

Octogynious/Octogynous : (n) (نباتیات) بقچہ: ہشت بقچوی: ہشت مادنیہ۔

Octohedron : (n) (ہندسہ) ہشت سطحی مجسم: مثن السطوح۔

Octoic : (a) ہشت کاربنی سلسلے کے ایک روغنی ترشوں سے متعلق۔

Octoic acid : (n) ہشت کاربنی سلسلے کا ایک روغنی ترشہ ($C_8H_{16}O_2$)۔

Octolateral : (a) ہشت سطحی: ہشت ضلعی: ہشت پہلو: آٹھ خطوط مستقیم سے مل کر بنا ہوا۔

Octonal : (a) ثمانی: آٹھ آٹھ کا (اعداد کا سلسلہ وغیرہ)۔

Octonarian : (a) (عروض) ہشت وتدی: ہشت رکنی: آٹھ رکنی (مصرعہ)۔

Octonarius : (n) ہشت رکنی شعر: جس میں دوہرے Iambic یا Trochaic رکن ہوتے ہیں۔

Octonary : (a) [L. 'Octonarius.'] عدد آٹھ سے متعلق: آٹھ (چیزوں) پر مشتمل: آٹھواں: آٹھ در آٹھ واقع ہونے والا: آٹھ سے شروع ہونے والا: آٹھ آٹھ کا: ثمانی (اعداد کا سلسلہ وغیرہ)۔

Octonary : (n) آٹھ کا جوڑ یا مجموعہ: اٹھا: آٹھ مصرعوں کی نظم آٹھ مصرعوں کا بند یا مجموعہ: مثمن۔

Octonocular : (a) [L. 'Octoni' + E'ocular.'] (حیوانیات) ہشت چشم۔

Octopartite : (a) [L. 'Octo - + 'partite.'] آٹھ حصوں میں منقسم: آٹھ حصوں پر مشتمل۔

Octoped / Octopede : (a) [L. 'Octo +pes, ped'.] (حیوانیات) ہشت پایہ: آٹھ پیروں والا (جانور یا کوئی چیز)۔

Octopetalous : (a) (نباتیات) ہشت گلبرگہ: آٹھ پنکھڑیا: آٹھ پنکھڑیوں والا۔

Octophthalmous : دیکھو Octonocular

Octoploid : (a) (خلویات) ہشت لونیہ۔

Octopod : (n) [Gr.] (حیوانیات) اخبوط: ہشت نیشی صدفہ: ہشت پایہ حیوان۔

Octopod : (a) (حیوانیات) ہشت پایہ: آٹھ پیروں والا۔

Octopoda : (n) (حیوانیات) اخبوطان: ہشت پایاں۔

Octopodan : (a & n) دیکھو Octopod

Octopodous : (a) دیکھو Octopod

Octopus : (n) [mod. L.] (۱) ہشت نیش صرفہ: سیپ کی قسم کا کیڑا جس کے منہ پر آٹھ ڈنک ہوتے ہیں: اخطبوط: اخبوط۔ (۲) ظالمانہ منظم قوت جس کا اثر ہر طرف پھیلا ہوا ہو: عالمگیر بلا۔

Octoradial/Octoradiate/-ed : (a) [L. 'Radius.'] ہشت شعاعی؛ آٹھ شعاعوں والا۔

Octoroon : (n) [L. 'after Quadroon.] دیکھو Octaroon

Octose : (n) [Octa + Ose. ] ایک کیمیائی مرکب جس کے ہر سالمے میں کاربن کے آٹھ ذرات ہوتے ہیں: ہشت کاربنی سلسلے کا ایک مرکب $C_8 H_{16} O_8$ ۔

Octosepalous : (a) (نباتیات) ہشت سبلہ؛ ہشت پھول پتیا۔

Octospermous : (a) (نباتیات) ہشت تخمہ۔

Octospore : (n) (نباتیات) تخمک؛ بذر جس سے نباتیات میں افزائش یا باز تولید کا عمل جاری رہتا ہے)؛ بعض ہشت تخمہ یا ہشت بذروی سمندری کائیوں کی پیدا کردہ آٹھ تخمکوں میں سے ایک؛ بذر (جمع بذور)۔

Octosporos : (a) (نباتیات) ہشت بذرُوی؛ ہشت تخمہ۔

Octostichous : (a) (نباتیات) ہشت منزلہ : ہشت قطارہ۔

Octosyllabic : (a) آٹھ بولی؛ ہشت ہجائی : جس میں آٹھ ہجائیں ہوں؛ ہشت ہجائی مصرعوں پر مشتمل۔

Octosyllabic : (n) ہشت ہجائی مصرعہ : ہشت ہجائی مصرعوں والی نظم؛ ہشت ہجائی نظم۔

Octosyllable : (n) ہشت ہجائی مصرعہ؛ ہشت ہجائی نظم؛ ہشت ہجائی لفظ؛ آٹھ بولی کا لفظ۔

Octosyllable : (a) ہشت ہجائی : آٹھ بولی : ہشت ہجائی مصرعوں پر مشتمل۔

Octovalent : (a) [L. 'Valentem. '] ہائڈروجن کے آٹھ ذرات کی (ترکیبی) طاقت رکھنے والا : ہشت گرفتہ۔

Octroi : (n) [fr. f. 'Octotroyer.'] (۱) چنگی : محصول چنگی : کروڑ گیری۔ (۲) چنگی کی چوکی۔ (۳) چنگی کے افسر؛ چنگی کے ملازم۔

Octroi duty : (n) (معاشیات) چنگی؛ محصول چنگی۔

Octroy : (v) [Fr. 'Octroyer.'] (حکومت کا کسی کے حقوق و مراعات وغیرہ کو) منظور کرنا؛ ماننا؛ تسلیم کرنا؛ قبول کرنا۔

Octuor : (n) [Fr. ] (موسیقی) ہشت نفری راگ : ثِمنیہ؛ ایسا نغمہ جسے آٹھ گانے والے ملکر گائیں یا جسے آٹھ آوازوں میں گایا جائے : ہشت گانہ : ہشت بیت : آٹھ گویّوں یا سازندوں کی جوڑی۔

Octuple : (a) [L. 'Octuplus.' ] آٹھ تہ : آٹھ گنا : ہشت چند : ثمانیہ اصناف : ہشت برابر : ہشت چنداں؛ آٹھ کا : آٹھ (چیزوں) سے مل کر بنا ہوا؛ آٹھ (چیزوں) پر مشتمل۔

Octuple : (n) وہ چیز جو کسی چیز کی آٹھ گنا ہو؛ کسی عدد کا ہشت چند عدد؛ آٹھ گنی بہ مقدار یا رقم؛ وہ چیز جو آٹھ حصوں پر مشتمل ہو : ہشت عنصری مرکب۔

Octuple : (v) آٹھ گنا کرنا؛ آٹھ سے ضرب دینا؛ ہشت چند کرنا۔

Octuple press : (n) اخبار چھاپنے کی مشین جو ہر ایک گردش میں ۶۴ صفحات چھاپتی ہے۔

Octuplet : (n) (۱) ایک ہی قسم کی آٹھ چیزوں کا جوڑ یا مجموعہ۔ (۲) موسیقی کے آٹھ سروں کا مجموعہ۔

Octuplicate : (a) ایک ہی طرح کی آٹھ کاپیوں میں بنا ہوا؛ ہشت گونہ : آٹھ تہ کیا ہوا۔

Octuplicate : (n) (۱) (ایک ہی قسم کی سات چیزوں جیسی) آٹھویں چیز۔ (۲) ایک ہی طرح کی آٹھ کاپیاں یا نقلیں۔

Octuplicate : (v) آٹھ سے ضرب دینا؛ آٹھ گنا کرنا؛ سات مرتبہ نقل کرنا؛ ایک ہی بار میں ایک اور یجنل اور سات کاربن کاپی تیار کرنا۔

Octyl : (n) (کیمیا) آکٹل؛ ہشت کاربنی سلسلے کا ہائیڈرو کاربن جس میں آٹھ ذرات کاربن کے اور سترہ ذرات ہائڈروجن کے ہوتے ہیں ($C_8 H_{17}$) : بعض اوقات اسے Capryl بھی کہتے ہیں؛ نیز توصیفی معنوں میں۔

Octyl alcohol : (n) ہشت کاربنی الکحل؛ آکٹل الکحل۔

Octylene : (n) دیکھو Octene

Octylia : (n) Octyl alcohol کا پہلا نام۔

Octylic : (a) آکٹِلی؛ ہشت کاربنی سلسلے کے ہائیڈروکاربن کا یا اس سے متعلق۔

Octylic acid : (n) آکٹِلی ترشہ؛ ہشت کاربنی تیزاب۔

Octylic alcohol : (n) آکٹِلی الکحل؛ ہشت کاربنی الکحل۔

Ocular : (a) [f. L. 'Oculus.'] (۱) چشم دید؛ عینی (مشاہدہ) :

آنکھوں دیکھا۔ (۲) آنکھوں کا : عینی؛ چشمی؛ بصری؛ نظری۔ (۳) حشریات کی مرکب آنکھ جیسا؛ آنکھوں کی شکل یا نوعیت کا۔ (۵) آنکھوں سے ظاہر کیا ہوا۔ (٦) آنکھ کے افعال سے متعلق : بصارت سے متعلق : بصری۔ (۷) مبنی پر مشہودات۔

The ocular dialect needs no dictionary : زبانِ چشم محتاجِ لغت نہیں ۔

Ocular : (n) (۱) دوربین یا خوردبین کا شیشہ؛ عدسہ؛ چشمہ (دوربین)۔ (۲) (مزاحاً) آنکھ۔

Ocular demonstration : (n) عینی مظاہرہ؛ چشم دید مظاہرہ۔

Ocular dominance : (n) (تشریح) فرقِ چشمان۔

Ocular inspection : (n) عینی مشاہدہ؛ معائنہ۔

Ocular measurement : (n) (عضویات) بصری پیمائش۔

Ocular testimony : (n) شہادتِ عینی : عینی شہادت؛ عینی ثبوت۔

Ocular witness : (n) (تاریخ) چشم دید گواہ۔

Ocularist : (n) (بصریات) چشم ساز؛ چشم مصنوعی ساز؛ مصنوعی آنکھ بنانے والا۔

Ocularium : (n) دیدگاہ؛ شگاف یا درز جو دیکھنے کے لئے بنائی گئی ہو۔

Ocularly : (adv.) آنکھ کے ذریعہ سے۔

Oculate : (a) [L. 'Oculatus.'] چشم نما دھبوں والا؛ جس میں آنکھ جیسے نشانات بنے ہوں یا جس میں آنکھ کی شکل کے گڈھے یا سوراخ ہوں : (حیوانیات، تشریح) چشم دار : رنگین داغوں والا۔

Oculated : (a) دیکھو Oculate

Oculauditory : (a) سمعی بصری : چشم گوشی؛ باصرہ و سامعہ سے متعلق۔

Oculiform : (a) چشم آسا؛ چشم مانند؛ مثلِ چشم : آنکھ کی شکل کا؛ آنکھ جیسا : (حیوانیات) چشم بردار۔

Oculist : (n) معالجِ چشم : آنکھوں کا ڈاکٹر : ماہر امراضِ چشم : ماہر امراضِ بصر : طبیبِ چشم؛ ستھیا؛ کحّال۔

Oculistic : (a) طبیبِ چشم کا یا اس سے متعلق۔

Oculo- : (prefix) (سابقہ) آنکھ کا۔

Oculomotor : (a) (حیوانیات) محرکِ چشم (عصب)۔

Oculomotor : (n) (حیوانیات) عصب محرک چشم : محرک چشم عصب۔

Oculomotor nerve : (n) عصب محرک چشم۔

Oculonasal : (n) آنکھ اور ناک کا؛ چشم و بینی کا یا ان سے متعلق۔

Oculus : (n) [L. ] (۱) آنکھ : چشم : خصوصاً کیڑوں کی مرکب آنکھ (بخلاف اکہری آنکھ)۔ (۲) آنکھ کی شکل کا نقطہ یا دھبا؛ رنگین نشان جس کے گرد دوسرے رنگ کا ہالہ ہو جیسے مور کے پر کے چاند۔ (۳) (نباتیات) برگ کلی؛ جس سے پتیاں پھوٹتی ہیں (بخلاف وہ جس سے پھول کھلتے ہیں)۔ (۴) (تعمیرات) کلیسا کے مغربی سرے پر ایک دائرہ نما دریچہ : گول دریچہ۔ (۵) گول سوراخ کیا ہوا پتھر۔

Ocydrome : (n) [mod. L. 'Ocydromus.'] (طیوریات) نیوزی لینڈ کا ایک مقامی پرندہ جو اڑ نہیں سکتا۔

Ocypodan/Ocypode : (n) [mod. L. 'Ocypoda.'] کیکڑوں کی Ocypoda جنس یا Ocypodidae خاندان کا۔

Ocypodan/Ocypode : (n) اسی جنس یا خاندان کا کیکڑا؛ سرطان؛ خرچنگ : لمبے پیروں والا تیز رو کیکڑا جو ریتوں میں اور ساحل دریا پر بسر کرتا ہے۔

Od : (n) [Arbitrary term.] (۱) وہ مفروضہ قوت جو عالم طبعی میں جار و ساری سمجھی جاتی ہے اور مقناطیسی اور کیمیاوی عمل کی بنا پر قرار دی جاتی ہے (۲) نفسیات سرّ: آڈ۔

Oda : (n) [Turk. 'Otah , Odah.'] حرم سرا کا کوئی کمرہ : زنان خانے کا بڑا کمرہ؛ اس کمرے میں رہنے والیاں؛ حرم؛ بیگمات؛ پردہ نشیں خواتین۔

Odal : (n) [Norw. 'Odal. '] زمین لاخراج؛ اراضی بے لگان؛ وہ زمین جس کے لئے کوئی خدمت نہیں لی جاتی ہو اور جس پر مکمل حق ملکیت ہو (جیسا قدیم ٹیوٹان عوام میں ہوا کرتا تھا)۔

Odalisque : (n) [Turk . 'Odaliqi. '] کنیز : باندی؛ داشتہ؛ لونڈی : حرم؛ زن بردہ یا متعہ۔

Odaller : (n) [ f. Odal + er .] لاخراج زمین رکھنے والا؛ بے لگان

اراضیات کا مالک۔

**Odd : (n)** [ME. ' Odde. '] (۱) طاق؛ فرد (جفت کا نقیض)۔ (۲) پھٹکل ؛ پھٹیل؛ اکیلا؛ بے جوڑ۔ (۳) طاق عدد کا؛ طاق نمبر کا۔ (۴) کچھ زائد؛ کچھ اوپر (جیسے forty odd چالیس سے کچھ زیادہ ، کچھ اوپر چالیس)۔ (۵) بقیہ؛ فاضل؛ زائد رقم۔ (۶) فالتو؛ شمار سے باہر ؛ سلسلے سے باہر؛ غیر معین؛ اتفاقی؛ کبھی کبھی کا۔ (۷) نرالا؛ انوکھا؛ غیر معمولی؛ عجیب غیر متجانس ؛ عجیب و غریب؛ اجنبی۔ (۸) کسی نا مکمل جوڑ یا مجموعے کو پورا کرنے والا؛ زوج؛ منفرد یا اضافی؛ باقی ماندہ؛ متفرقہ؛ پراگندہ۔

**An odd number :** (ریا ضیات) عدد طاق۔

**An odd one :** (بول چال) صرف ایک؛ اکیلا؛ تنہا؛ ایک ہی ؛ محض ایک ؛ فقط واحد۔

**Any odd :** کچھ بھی بچا کھچا؛ فاضل؛ چھوٹا ہوا؛ بھٹکا ہوا؛ بھولا بھٹکا؛ اکا دکا؛ اتفاق سے آ نکلنے والا ؛ اتفاقی ؛ کوئی موقع؛ کوئی اتفاق۔

**Some odd :** بعض یا دوسرا؛ چند ایک یا دوسرا۔

**The odd :** طاق عدد۔

**Odd : (n)** (۱) کوئی بھی طاق یا فاضل شے؛ فالتو یا باقی ماندہ شے؛ پھوٹ یا بے جوڑ چیز؛ غیر متجانس؛ غیر معمولی یا عجیب و غریب چیز یا آدمی؛ زوج یا زوجہ۔ (۲) (گولف) وہ ہاتھ (Stroke) جسے کوئی کھلاڑی اپنے حریف سے زیادہ کھیل چکا ہو؛ زائد یا فاضل ہاتھ ؛ پھٹکل ہاتھ؛ گولف کے رعایتی نمبر جو کھلاڑی کو ملتے ہیں۔

**The odd : (n)** (۱) طاق عدد۔ (۲) (گولف) کسی کھلاڑی کا وہ ہاتھ (Stroke) جو اس کے حریف کے مقابلے میں زائد ہو ؛ فاضل ہاتھ۔

**Odd and (or) even :** ایک قسم کا کھیل جس میں ہار جیت قسمت سے ہوتی ہے۔

**Odd-come-short:** (۱) بقایا؛ فاضل؛ تھوڑا بچا ہوا کھڑا؛ پارچۂ زائد۔ (۲) بچا کھچا؛ ٹکڑا پارچہ؛ خوردہ یا متفرق چیزیں۔

**Odd-come-shortly :** (One of these odd-come-shortly خصوصاً) عنقریب ؛ کسی قریب کی تاریخ میں؛ بہت جلد۔

**Odd ends :** باقی ساقی؛ بچا کھچا؛ ٹکڑا یا پارچہ؛ متفرق چیزیں؛ مختلف قسم کی ملی جلی چیزیں ؛ پھٹکل اور بے جوڑ چیزیں ؛ متفرقات ؛ باقی ماندہ چیزیں ؛ زوائد۔

**Odd-even : (a)** (نیو کلیائی طبیعیات) وہ (نیو کلیئس) جس میں پروٹون کی تعداد طاق ہو اور نیوٹران کی تعداد جفت ہو؛ طاق جفت۔

**Odd hand : (n)** عارضی نوکر؛ وقتی مزدور؛ پھٹکل کام کرنے والا؛ خوردہ کار ؛ چھوٹا موٹا کام کرنے والا ؛ عارضی مزدور۔

**Odd job : (n)** اتفاقی کام ؛ اتفاقی روزگار ؛ عارضی نوکری ؛ وقتی کام ؛ پھٹکل کام ؛ خوردہ کاری ؛ چھوٹا موٹا کام ؛ جو کاموں کے کسی باقاعدہ سلسلے کا حصہ نہ ہو ؛ معمولی کام ۔

**Odd jobber/Odd job man/Odd lad, man : (n)** دیکھو Odd hand

**Odd man : (n)** دیکھو Odd hand

**Odd man : (n)** ثالثوں کی جماعت یا کسی کمیٹی وغیرہ کا تیسرا (پانچواں وغیرہ) شخص کی رائے (بہر دو جانب مساوی رائیں ہونے کی حالت میں) فیصلہ کن ہو؛ ثالث؛ پنچ۔

**Odd-man-out :** (قرعہ اندازی) قرعے کے ذریعہ تین شخصوں میں سے ایک کو منتخب کرنے کا طریقہ (تینوں آدمی سکے اُچھالتے ہیں، دو کے سکے یکساں ہوں تو تیسرے کو علیحدہ کر لیتے ہیں ۔

**Odd numbers/-volumes : (n)** رسالوں کے مختلف شمارے جن میں سلسلہ نہ ہو۔

**Odd-odd : (a)** (نیو کلیائی طبیعیات) وہ (نیو کلئیس) جس سے پروٹون اور نیوٹران دونوں کی تعداد طاق ہو؛طاق طاق۔

**Odd-pinnate : (a)** (نباتیات) زائد پرّہ دار۔

**Odd things : (n)** دیکھو Odd ends

**Odd trick : (n)** Whist کے کھیل میں تیرھواں ہاتھ (جب دونوں فریقوں کے چھ چھ ہاتھ بن چکے ہوں )۔

**Odd fellow : (n)** سماجی یا خیراتی کاموں کے لئے اس نام سے قائم کی ہوئی کسی خفیہ جماعت ، برادری، سلسلے یا تنظیم کا کوئی رکن۔

**Oddish : (a)** نرالا سا؛ انوکھا سا؛ عجیب سا۔

**Oddity : (n)** (۱) انوکھاپن نرالا پن؛ بوالعجبی۔ (۲) انوکھی صفت؛ نرالی بات؛ عجیب ؛و صف۔ (۳) عجیب آدمی؛ انوکھا

(یعنی شرط لگانے والا جیتنے پر کم لینے اور ہارنے پر زیادہ دینے کو تیار ہو)؛ ایسی شرط لگانا کہ جیتے تو زیادہ لیں گے اور ہارے تو کم دیں گے۔

Whats the odds : اس سے کیا فرق پڑتا ہے؟ اس میں کیا حرج ہے؟

Odds and ends : دیکھو Odd ends

Odds or evens : بول چال میں Odd and (or) even کی بجائے مستعمل ہوتا ہے۔

Oddvalent : (a) (کیمیا) طاق گرفتہ۔

Ode : (n) [LL. 'Oda , Odc.'] (۱) غنائی نظم؛ غزلیہ نظم؛ گیت؛ یونانی ڈرامے کلکورس نغمہ (جسے سب مل کر گاتے تھے)۔ (۲) تشبیب (پچاس سے دو سو مصرعوں تک پرجوش غنائی نظم جس میں کسی سے خطاب کیا جائے)۔ (۳) (یونانی کلیسا) نغمات سلیمان (توریت)؛ مناجاتی نغمے؛ نغمات حمد؛ نیز کسی سلسلے کا ہر نغمہ یا مناجات جسے Canon of the odes بھی کہتے ہیں۔

Choric odes : (n) یونانی ڈرامے کا کورس نغمہ جسے سب مل کر گاتے تھے۔

Ode : (suffix) [Gr. ] لاحقہ بمعنی ــــ کی قسم یا خاصیت کا۔

Odelet : (n) کوئی مختصر یا چھوٹی غنائی نظم یا تشبیب۔

Odeum : (n) [Gr. ] (قدیم یونان و روما کا) سرود خانہ؛ تھیٹر جیسی چھت دار عمارت جہاں گانے بجانے کی محفل جمتی تھی (نیز جدید معنوں میں)؛ کوئی ہال جو گانے بجانے کے لئے مخصوص ہو۔

Odic : (a) [f. 'Od +ic.'] غنائی نظم کا یا اس سے متعلق۔

Odic : (a) [f. 'Ode +ic.'] (نفسیات) عالم طبعی میں جاری و ساری مفروضہ قوت کا یا اس سے متعلق۔

Odin : (n) [f. on . 'Othim.'] اودین؛ ناروی دینیات کا بڑا دیوتا جسے آبائے کل (All father) کہا جاتا ہے اور جو قدیم اسکینڈینیویائی عوام کے دینی عقائد اور قبل مسیح قدیم انگلستان کے دیوتا Woden کا ہم رتبہ تھا۔

Odinan/Odinic/Odinitic : (a) اودینی؛ اودین پرست؛ اودین کا یا اس سے متعلق : اودین پرستی سے متعلق۔

Odinism : (n) اودینیت؛ اودین پرستی اودینی مسلک۔

آدمی۔ (۴) انوکھا واقعہ؛ انوکھی چیز؛ عجیب و غریب چیز یا واقعہ۔

Oddly : (adv.) نرالی طرز پر؛ انوکھے ڈھنگ سے : عجیب انداز سے؛ عجب طرح سے۔

Oddments : (n) ٹکڑا پارچہ؛ بھی کھچی چیزیں؛ مختلف چیزیں؛ متفرق چیزیں؛ فاضل یا پھٹکل چیزیں؛ خصوصاً کباڑ؛ کباڑ خانے کی چیزیں جو فروخت کے لئے ہوتی ہیں۔

Oddness : (n) (۱) بوالعجبی؛ نرالاپن؛ انوکھا پن؛ ندرت۔ (۲) طاق ہونا؛ یکتائی۔ (۳) پھٹکل ہونا۔ (۴) فالتو ہونا۔

Odds : (n) (۱) عدم مساوات؛ نا برابری؛ پھٹکل یا غیر مساوی چیزیں۔ (۲) فرق؛ تفاوت۔ (۳) نزاع؛ مخالفت؛ لڑائی۔ (۴) غلبہ : جھکا ہوا پلہ : تفوق۔ (۵) رعایت (جو کسی کھیل کے مقابلے میں کمزور فریق کے ساتھ کی جائے)۔ (۶) (شرط بازی) دونوں طرف سے جو بازیاں لگائی جائیں ان کی باہمی نسبت۔ (۷) قوی امکان؛ گمان غالب۔ (۸) بچا کھچا؛ متفرق چیزیں؛ متفرقات؛ ٹکڑے پارچے؛ خوردہ اشیاء۔

At odds : (۱) مقابل ہونا؛ متنازع ہونا؛ جھگڑا کرنا۔ (۲) کسی کے حق (یا مخالفت) میں فائق یا غالب فریق کے ساتھ ہونا؛ کسی کی موافقت میں یا کسی کے خلاف جھکے ہوئے پلے پر ہونا۔

By all odds : حتی الامکان؛ تمام امکانات کے ساتھ۔

It is odds (that, but) : قوی امکان یہ ہے کہ : گمان غالب ہے کہ۔

It is or makes no odds : (n) (روز مرہ) اس میں کوئی حرج نہیں؛ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔

The odds are : گمان غالب ہے کہ؛ قوی امکان یہ ہے کہ۔

To be at odds with fate : تقدیر سے ان بن ہونا۔

To give (laty, etc.) odds : فریق کے حق میں شرط بدنا؛ شرط لگانا۔

To lay or give odds of three to one : ایک اور تین کی شرط کرنا؛ یہ شرط کرنا کہ جیتے تو ایک لیں گے اور ہارے تو تین دیں گے۔

To make odds even : عدم مساوات کو روکنا؛ ہموار کرنا۔

To take odds : ایسی شرط قبول کرنا جو اپنے حق میں ہو

Odinist : (n) اودین کا پرستار؛ اودینیت کا زبردست حامی؛ اودینی مسلك کا مطالعه کرنے والا؛ اودینیت کا طالب علم (نیز توصیفی معنوں میں یا بطور صفت )۔

Odinometer : (a) رائحه سنج؛ عطر سنج؛ بوپیما۔

Odious : (a) [L. f. 'Odium.'] قابل نفرت؛ نفرت انگیز؛ ناگوار؛ کریہہ؛ بدبودار؛ مکروہ ؛ گھناؤنا۔

Odiously : (adv.) نفرت انگیز طریقے سے؛ گھناؤنے طور پر؛ ناگوار انداز میں۔

Odiousness : (n) قابل نفرت ہونا؛ مکروہ ہونا؛ کراہیت ؛ نفرت انگیزی ؛ نا گواریت ؛ گھناؤناپن ۔

Odium : (n) [L. f. 'Odi.'] (۱) نفرت ؛تنفر ؛ بے حد نفرت ؛ کراہت؛ بیزاری ؛ ناپسند یدگی ؛ ناگواری ؛ نفریں خلائق ؛ عام ناراضی؛ لعنت و ملامت کی بوچھار۔ (۲) ذلت؛ رسوائی؛ بدنامی؛ ناگواری؛ نفرت انگیزی۔

Odium aestheticum : (n) حسن بیزاری؛ نفرت جمال۔

Odium medicum : (n) [f. as prec.] دوا سے نفرت۔

Odium musicum : (n) [f. as prec.] نفرتِ نغمه؛ موسیقی سے نفرت۔

Odium theologicum : (n) [mod. L.] مولویوں کی تو تو میں میں؛ ملاؤں کی جوتی پیزار۔

Odize : (v) [f. 'Od.'] (۱) عالم طبعی میں جاری و ساری اس مفروضه قوت سے (جو مقناطیسی و کیمیائی عمل کی بنا قرار دی جاتی ہے) بھر دینا۔ (۲) مختلف مشتقات میں عنصر ثانی ہونا۔

Biod : (n) حیاتِ حیوانی کا 'Od' ۔

Thermod : (n) حرارت کا 'Od'۔

Odograph : (n) (میکانیات) قدم نگار ؛ مسافت نگار ۔

Odometer : (n) (میکانیات) مسافت پیما؛ مقیاس مسافت ( وہ آله جس سے معلوم ہوتا ہے که گاڑی کتنی دور چلی) نیز Hodometer -

Odon : (n) [NL. ; حیوانیات میں جنسوں یا قسموں کے ناموں کے ساتھ آنے والا لاحقه بمعنی "خاص قسم کے دانتوں والا" (جانور) مثلاً Mastodon, Iguanodon وغیرہ۔

Odonata : (n) [NL.] (حیوانیات) سنجا تکان، کابلی مکھیاں۔

Odonate : (n) سنجا تکانی؛ کابلی مکھیوں کا منجھل روپ (نشو ونما کی درمیانی منزل )۔

Odonate : (a) سنجا تکانی؛ کابلی مکھیوں کا یا ان سے متعلق۔

Odonatologist : (n) سنجا تکانی شناس۔

Odonatology : (n) سنجا تکان شناسی۔

Odontalgia : (n) دانت کا درد؛ درد دندان؛ دانت درد۔

Odontalgic : (a) دانت کے درد سے متعلق۔

Odontalgic : (n) دانت کے درد کی دوا۔

Odontia : (a) [NL.] ایك قسم کی کھمبی۔

Odontia : (n) [f. Gr. 'Odont.'] (حیوانیات) لاحقه بمعنی کسی مخصوص نوعیت کے دانتوں والے جانور۔

Odontia : (n) [Nl.] لاحقه بمعنی دانتوں کے علاج کی حالت، صورت یا انداز۔

Odontiasis : (n) [f. Gr. 'Odontian.'] (طب) مسوڑھے کو چیر کر دانتوں کو نکالنا ؛ دانت آنا؛ دانت نکلنا ؛ دندان درآوری۔

Odontist : (n) (طب) دندان ساز؛ مصنوعی دانت بنانے والا ۔

Odontitis : (n) سوزش دندان؛ ورم دندان؛ دانت کی سوجن اور جلن۔

Odonto-/Odont - : [Gr. 'Odont - .'] سابقه بمعنی دانت۔

Odontoblast : (n) دندانی نبو ضه؛ دانت کا خلیه جس سے وہ مادہ خارج ہوتا ہے جس سے دانت کی ساخت ہوتی ہے۔

Odontoblastic : (a) دانت کے خلیے سے متعلق۔

Odotocete : (a) (حیوانیات) دندان دار؛ جس کے دانت ہوں۔

Odontocete : (n) (حیوانیات) حوتِ دندان دار۔

Odontocetous : (a) دندان دار کایا ان سے متعلق ۔

Odontogenic : (a) دانتوں کے آغاز اور ان کی نشو و نما سے متعلق۔

Odontogeny : (n) (حیوانیات) بُرُوزِ دانداں؛ دانتوں کا آغاز اور ان کی

نشو و نما: دانتوں کا پھوٹنا اوربڑھنا۔

Odontoglossum : (n) [mod. L.] (نباتیات) ثعلبیہ کی ایک قسم جس کے پھول نہایت بڑے اور خوش رنگ ہوتے ہیں: نیز اس نوع کا پھول یا پودا: دندان بسانہ: دندان زبانہ۔

Odontograph : (n) دندانے ساز: گیئر وھیل کے دندانے بنانے والا اوزار۔

Odontographic (a) دندان نامی کا: دانتوں کے بیان سے متعلق۔

Odontography : (n) بیانِ دندان: دندان نامہ۔

Odontoid : (a) (۱) (حیوانیات) دندان نما: دندان آسا: دانت کی شکل کا: دانت جیسا بنا ہوا۔ (۲) (حیوانیات)دندانی: دندانی زائدہ دار: دندانی زائدہ کا یا اس سے متعلق۔

Odontoid : (n) (حیوانیات) مُہرۂ اوّل گردن: دندانی زائدہ: کبھی کبھی اسے (Odontoid bone) بھی کہتے ہیں۔

Odontoid process : (n) دیکھو Odontoid

Odontolite : (n) [Gr.] متحجر دانت یا متحجر ہڈی (جو دور ثالث کی زمینی پرتوں میں ملتی ھے اور جس کا رنگ معدنیات اجزاء کے اثرات کی وجہ سے نیلا ھوتا ھے): (معدنیات) فیروزۂ عظمی: فیروزۂ دندانی: فیروزۂ استخوانی۔

Odontologic/-al : (a) اسنانیاتی: دانتوں کی ساخت اور نشو و نما کے علم سے متعلق: علم دندان سے متعلق۔

Odontologically : (adv.) علم دندان سے متعلق ھو کر: اسنانیاتی طور پر۔

Odontologist : (n) ماہر اسنانیات: ماہر علم دندان۔

Odontology : (n) اسنانیات: دانتوں کی ساخت اور نشو و نما کا علم: علم داندان۔

Odontoloxia : (n) دانتوں کی بے قاعدگی یا بے ترتیبی۔

Odontoma : (n) (طب) دندانی سلعہ: ورم دندان: آماس دندان۔

Odntometer : (n) دیکھو Odontograph

Odontophoral : (a) سوہانیۂ صدف کا یا اس سے متعلق۔

Odontophoran : (a) [f. mod. L. 'Odontophora.'] سوہانیہ دار صدف کی جنس کا: دندانہ دار گھونگوں کی جنس کا۔

Odontophoran : (n) دندانہ دار زبان والی جنس کا گھونگا: سوہانیہ دار صدف۔

Odontophore : (n) [Gr.] (حیوانیات)سوہانیۂ صدف:بعض گھونگوں میں دندانے دار فیتہ نما ساخت: بعض گھونگوں کی دندانہ دار زبان۔

Odontophorine : (a) دیکھو Odontophoral

Odontophorous : (a) دندانہ دار: سوہانیہ دار (صدف)۔

Odontophorus : (n) دندان بردار: جنس امریکی بٹیر۔

Odontorhynchous : (n) دندان منقار: دندانۂ منقار۔

Odontornithes : (n) (حیوانیات) دوسرے ارضیاتی دور کے دندان دار پرندوں کا ایک گروپ: طیور دندانی۔

Odontornithic : (a) دندان دار پرندوں کے اس گروپ یا اس سے متعلق۔

Odontorrhagia : (n) (طب) نزفِ دندان۔

Odontosis : (n) [NL.] دیکھو Dentition

Odontostomatous/-mous : [Gr.] (حیوانیات) دانتوں کی طرح کاٹ کھانے والے جبڑوں والا: نیش فکّہ: جبڑے دار (کیڑا)۔

Odontotomy : (n) دندان تراشی: دانت کا آپریشن: جراحیٔ دندان: دندان شگافی۔

Odoom : (n) [Ashanti 'Odum.'] اُدوم: افریقہ کا ایک درخت جس سے شہتیر بنتے ہیں۔

Odor : (n) خوشبو: مہک بو۔

Odorant : (n) خوشبو دار شے: عطر بیز شے۔

Odorant : (a) خوشبو دار: مہک دار: معطر۔

Odoriferous : (a) [L. 'Odorifer +ous.'] خوشبو دار: مہکتا ہوا: معطر: عطر بیز۔

Odoriferously : (adv.) عطر بیز ہو کر: مہکتے ہوئے۔

Odoriferousness : (n) عطر بیزی: مہک: خوشبو: مہکار۔

Odorimetry : (n) (کیمیا) بو پیمائی۔

**Odorous** : (a) [L. 'Odorus.'] خوشبودار بودار: جس سے بو یا خوشبو نکلتی ہو: معطر: عطر بیز: مہکدار۔

**Odorously** : (adv.) مہکتے ہوئے: عطر بیز ہو کر۔

**Odorousness** : (n) مہك: عطر بیزی: خوشبو: مہکار: بوداریت۔

**Odour/Odor** : (n) (۱) خوشبو۔ (۲) بو: باس: مہك : رائحه : ذائقه۔ (۳) (جمع ، قدیم) خوشبوئیں: عطریات۔ (۴) (مجازاً) رنگ: جھلك: خوبو: شائبه ۔ (۵) نیك نامی یا بدنامی: شہرت (نیك یا بد)۔

**Odour of sanctity** : (n) بوئے تقدس : بوئے پاکبازی: بوئے پاکیزگی و پارسائی: مرنے کے بعد یا قبر سے نکالے جانے پربزرگان دین کے جسم سے نکلنے والی خوشبو جو ان کی پاکیزگی و بزرگی کا ثبوت تصور کی جاتی ہے: (مجازاً) تقدس کی شہرت (کبھی طنزاً بھی استعمال ہوتا ہے)۔

**Odourless** : (a) بے بو: بے خوشبو: بے لطف: بے مزہ : بے باس۔

**Odyl/Odyle** : (n) [f. 'Od.'] دیکھو Od

**Odylic** : (a) دیکھو Odic

**Odylic force** : (n) (نفسیات) آڈی قوت: آڈ۔

**Odylism** : (n) یه عقیده که ایك مفروضه قوت تمام عالم میں جاری و ساری ہے اور وہی تمام مقناطیسی و کیمیاوی عمل کی بنا ہے: سریّت : آڈزم۔

**Odylize** : (v) آڈی قوت کے زیر اثر کرنا۔

**Odyssean** : (a) [f. 'Odyssey.'] ادیسی: ہفت خوانی: طویل سیاحت سے متعلق: مشہور یونانی شاعر ہومر کی زندہ جاوید رزمیه نظم اوڈیسی کی نوعیت کا یا اس سے متعلق۔

**Odyssey** : (n) (۱) یونانی شاعر ہومر (Homer) کی زندہ جاویدرزمیه نظم جس میں Odyssey کے کارنامے قلمبند ہیں : اڈوسیه : اڈویسی۔ (۲) اس نظم کا کوئی باب۔ (۳) سیاحت کا سلسله: ہفت خواں: طویل سفر جس میں بہت سی مہمات پیش آئیں۔ (۴) بہت ہی طول و طویل ذہنی یا روحانی سفر: لمبی تلاش: بڑی کھوج: ذہنی یا روحانی تلاش و جستجو۔

**Oe** : یه Oe ابتداً دوہرا اور طویل حروف علت تھا جو اب عموماً Longe کے طور پر تلفظ میں آتا ہے ، جہاں اسے e میں بدل دیا گیا ہے وہاں حسب معمول e ہی کا کام دیتا ہے۔

**Oecist/Oekist/Oikist** : (n) [Gr. 'Oikistes.'] قدیم یونانی بستی بسانے والا: آبادکار: مستعمر: آبادگر: (قدیم یونانی) نو آبادی کا بانی۔

**Oecoid/Oikoid** : (n)[f. Gr. 'Oikis.'] (حیاتیات) خون کے سرخ خلیے کی بے رنگ نسیجِ اساسی۔

**Oecology** : (n) (حیاتیات) علم معیشت حیوانات و نباتات : ماحولیات۔

**Oeconomic/-omy** : دیکھو Economic

**Oecumenic/-al/ecumentical** : (a) [LL. 'Occumenious.'] (۱) عالمگیر کلیسا کا: تمام مسیحی دنیا کا: عالم عیسوی کا: قدیم کلیسا (یا جدیداستعمال میں) رومن کیتھولك چرچ کی مجلس عامه (جنرل کاؤنسل) پر اطلاق ہوتا ہے۔ (۲) عام: عالمگیر: ہمه گیر۔

**Oecumenicalism** : (n) کلیسا کی مجلس عامه (جنرل کاؤنسل) کا عقیده یا اس کا دینی نظام۔

**Oecumenically**: (adv.) عالمگیر طور پر: ہمه گیر انداز میں: عالمگیر کلیسائی طور پر۔

**Oecumenicity** : (n) (۱) تمام عالم مسیحی پر حاوی ہونا۔ (۲) عالم گیری : ہمه گیری۔

**Oedema** : (n) [LL.] (۱) (مرضیات) وریدی استسقاء (ایك مرض جس سے رگوں میں پانی بھر جاتا ہے): استسقاء لحمی: ورم۔ (۲) (نباتیات) کرۂ اِسفنجیه۔

**Oedema of the scrotum** : (n) (طب) تہیج صفن: فوطوں کی سوزش۔

**Oedematic/Oedematose** : (a) وریدی استسقائی: وریدی استسقاء سے متعلق : وریدی استسقاء کی خاصیت کا: استسقائی: ورمی۔

**Oedematous/Oidematous/Eedematous** : (a) دیکھو Oedematic

**Oedematous laryngitis** : (n) (طب) تہیّج مز مار: نرخره کا پھلپھلا ورم۔

**Oedematously** : (adv.) وریدی استسقاء کے طور پر: استسقائی انداز میں۔

**Oedipean** : (a) [Gr.] تھیبیس کے ہیرو Oedipus جیسا یا اس سے متعلق : پہیلی بوجھنے والا: لال بو جھکڑ: راز کی بات سمجھ لینے میں تیز: بہت تیز: چوکس: نباض: راز کی ته تك جلد پہنچ جانے والا۔

**Oedipus : (n)** (۱) تھیبیس (Thebes) کے ہیرو کا نام جس نے Sphinx کی پہیلی کو حل کیا تھا ( Sphinx شہر تھیبیس کی ایک پردار دیوتی تھی جس کا سر عورت اور بدن شیر کا تھا، اس کی ایک پہیلی تھی جس کا جواب نہ دے سکنے والے شخص کو وہ مار ڈالتی تھی آخر اُوڈی پس نے وہ پہیلی بوجھ لی جس پر اُس نے پہاڑ سے خود کو گرا کر ہلاک کر ڈالا)۔ (۲) پہیلیاں بوجھنے والا؛ معمے حل کرنے والا؛ ذی عقل : تیز فہم: راز پا جانے والا؛ راز کی تہ تک جلد پہنچ جانے والا؛ لال بوجھکّڑ؛ بوجھ بوجھکّڑ۔

**Oedipus complex : (n)** (نفسیات) مادری خلط؛ اڈیپس گرہ؛ آسٹریا کے محلل نفسی فرائڈ کے نزدیک وہ نفسی کیفیت ہے جس میں لڑکے کو ماں کی طرف جنسی میلان ہوتا ہے۔

**Oeil-de-boeuf : (n) [ Fr.]** بلزئی : چاند؛ جہاز میں موٹے شیشے کا گول تابدان؛ نیم کروی عدسہ؛ نیم کروی عدسے کی لالٹین؛ چھوٹی گول کھڑکی ، گول روشندان؛ ایک قسم کی مٹھائی۔

**Oeillade : (n) [Fr. ]** (متروک) نگاہ عاشقانہ؛ چاہت بھری نگاہ؛ نگاہِ شوق۔

**Oeillet/Oelet : (n)** (۱) (تاریخ) رخنہ یا چھوٹا سوراخ؛ (دیکھنے یا مشاہدہ کرنے کے لئے)۔ (۲) توصیفی معنوں میں مثلاً Oil let-hole -

**Oenanthic : (a) [L. 'Oenanthe.']** (کیمیا) شراب کی بو والا؛ جس میں شراب کی سی بو ہو ( اس کی خاصیت کے طور پر )۔

**Oenanthic acid : (n)** Oenanthic ether سے حاصل ہونے والا ایک ترشہ یا ترشوں کا مرکب ($C_{14}H_{26}O_2 + H_2O$) -

**Oenanthic ether : (n)** نقل پذیر یا سیماب و روغنی سیال جو شراب کی تلچھٹ کو مقطّر کر کے حاصل کیا جاتا ہے اور جو شرابوں کی مخصوص بو کا سبب ہوتا ہے۔

**Oenanthol : (n)** ایک قسم کا روغنی مادہ : Oenanthyl کا آلڈی ہائڈ جو رینڈی کے تیل کی تخریبی تقطیر سے فراہم کیا گیا ہو۔

**Oenanthy : (n)** Oenanthylic acid اور اس سے نکلنے والے ترشوں کا ایک مفروضہ جزو مستقل ($C_7H_{15}O$) -

**Oenanthylate : (n)** Oenanthylic acid کا نمک۔

**Oenanthylic : (a)** Oenanthyl کا : Oenanthyl والا؛ جس میں Oenanthyl موجود ہو۔

**Oenanthylic acid : (n)** کاڈ مچھلی جیسی ناگوار بو والا ایک شفاف اور بے رنگ تیل ($C_7H_{14}O_2$)-

**Oeno - : [G.r 'Oinoe.']** جزو ترکیبی بمعنی شراب۔

**Oenolic : (a)** (کیمیا) کمزور تنین نما (Tanin live) ترشہ جو شراب کو رنگین بنانے والے مادے کی تشکیل کرتا ہے۔

**Oenolic acid : (n)** دیکھو Oenolic

**Oenological : (a)** (کیمیا) خمریاتی؛ علم شراب کا : علم شراب سے متعلق ؛ مے شناسی سے متعلق۔

**Oenologist : (a)** (کیمیا) خمریات داں : ماہر خمریات؛ مے شناس۔

**Oenology : (n)** (کیمیا) شرابوں کا علم یا مطالعہ : خمریات : علم مے : علم شراب؛ مے شناسی۔

**Oenomania : (n)** (۱) (طب) خبطِ مے؛ جنون شراب؛ شراب خواری جو مرض کی حد تک پہنچ گئی ہو۔ (۲) نشے کا ہذیان۔

**Oenomaniac : (a)** خبط مے سے متعلق؛ جنونِ شراب سے متعلق۔

**Oenomel : (n) [LL. 'Oenomeli.']** شہد و شراب کا مخلوط جسے قدیم اہلِ یونان استعمال کرتے تھے : (کیمیا) خمر عسل۔

**Oenometer : (n)** الکحل پیما؛ شراب پیما؛ خمر پیما۔

**Oenophile/Oenophilist : (n)** (نفسیات) مے پسند؛ شراب پسند : مے پرست؛ شراب کا رسیا۔

**Oenothera : (n)** (نباتیات) جنسِ گلِ فنجانی۔

**Oenothionic : (a)** ایک طرح کے تیزاب پر اطلاق ہوتا ہے۔

**Oenothionic acid : (n)** الکحل کو سلفیورک ایسڈ کے ساتھ ملانے سے حاصل ہونے والا ایک ترشہ Ethyl sulphuric یا Sulpho vinic ایسڈ ($C_2H_6SO_4$) -

**Oersted : (n)** (برقیات) اور اسڈ (اکائی) : ڈنمارک کے ایک ماہر طبیعیاتی کے نام پر رکھا ہوا؛ برقی مقناطیسی اکائی کا نام۔

**Oesophagal : (a)** (تشریح) فِری کا؛ نرخرے کا؛ غذا کی نالی سے متعلق : مریوی۔

**Oesophageal/Oesophagean : (a)** دیکھو Oesophagal

Oesophageal commissure : (n) (تشریح) مریوی التقا۔

Oesophagectosis : (n) (طب) انبساطِ مری۔

Oesophagectomy : (n) (جراحی) مری برآری۔

Oesophagiac : (a) دیکھو Oesophageal

Oesophagismus : (n) (طب) شنجِ مری۔

Oesophagitis : (n) (طب، مرضیات) سوزشِ مری؛ نرخرے کی سوزش۔

Oesophago-/Oesophag - : (Comb.) جزو ترکیبی بمعنی مری؛ نرخرہ؛ غذا کی نالی۔

Oesophagoscope : (n) (طب) مری بین۔

Oesophagostenosis : (n) (طب) ضیق مری۔

Oesophagotomy : (n) (جرّاحی) مری تراشی۔

Oesophagus : (n) [late ME.] منہ سے معدے تک جانی والی غذا کی نالی؛ مری؛ نرخرا؛ گلے کی نالی۔

Oestrogen : (n) (۱) (عضویات) شبق زا ہارمون؛ مہیّجۂ زن؛ عورت کا جنسی ہارمون جو جفتی کی طرف مائل کرتا ہے اور حاملہ ہونے کے قابل بناتا ہے۔(۲) (بیطاری) مہیّجۂ مادہ۔

Oestrigenic : (a) (۱) شہوت انگیز؛ شبق زا؛ ہیجان آور۔(۲) عورت یا مادہ کے شبق زا ہارمون کا؛ اس سے متعلق یا اس سے پیدا شدہ۔

Oesostrogenically : (adv.) شہوت انگیز طور پر؛ ہیجان آور انداز میں۔

Oestrone : (n) [Isv. 'Estrin.'] ایک سفید بلوری اور شہوت انگیز ہارمون($C_{18}H_{22}O_2$) جو حاملہ عورت یا گھوڑی کے پیشاب میں ملتا ہے اور جو حیض بند ہو جانے یا کم آنے کی حالت میں بطور دوا استعمال کیا جاتا ہے؛ شبق زا ہارمون؛ مہیّجۂ زن ہارمون؛ مہیّجہ مادہ ہارمون۔

Oestomania : (n) (بیطاری) شبقی جنون۔

Oestrum : (n) (۱) (حیوانیات) نُعرہ؛ بگھی؛ ڈانس مکھی؛ خرمگس؛ ڈانس؛ ایک بڑی قسم کا مچھر۔(۲) (حیوانیات) شبقِ مادہ؛ ہیجان مادہ؛ وہ حالت جب عورت یا دودھ پلانے والی جانوروں کی مادہ جفتی کی طرف مائل اور حاملہ ہونے کے قابل ہوتی ہے؛ گرمی کی حالت؛ مستی۔ (۳) عورت یا مادہ کا اس طرح ایک مرتبہ گرم ہونا؛ مستی۔(۴) شبقی دور؛ ہیجانی دور؛ ایک بار گرم ہونے کے بعد دوسری مرتبہ گرم ہونے تک کی مدت یا دور؛ دور مستی۔(۵) (مجازاً) اکسان یا ابھارنے والی چیز؛ مہمیز؛ چبھنے یا مشتعل کرنے والی چیز؛ محرک؛ مہیّج؛ شدید تحریک؛ پر زور تحریک؛ اضطراب؛ ہیجان؛ جوش؛ زبردست خواہش۔(۶) (عضویات) پر زور جسمانی خواہش؛ شدید جنسی بھوک؛ جنسی ہیجان؛ مستی؛ ہیجان شہوت؛ ہیجان شہوت کی انتہا؛ انتہائی مستی؛ جانوروں کی گرمی یا مستی۔

Oestrus : (n) [L.] دیکھو Oestrum

Of : (prep.) [OE.] (مندرجہ ذیل معنی پیدا کرتا ہے جو اردو میں ان الفاظ سے ظاہر کئے جا سکتے ہیں)؛ میں؛ میں سے؛ کا؛ والا؛ پر؛ بابت؛ باب میں۔(۱) علیحدگی؛ بعد؛ دوری۔(۲) اصل؛ مخرج؛ علت؛ سبب؛ فاعلیت؛ ملکیت؛ تصنیف۔(۳) ماہیت؛ تعریف؛ مرادف ہونا۔(۴) تعلق نسبت؛ اعتبار؛ لحاظ۔(۵) کسی چیز کا تعلق اس کے موضوع سے۔(۶) توضیح؛ صفت؛ حالت۔(۷) تقسیم؛ حصہ یا جز؛ شمول؛ انتخاب۔(۸) رشتہ؛ تعلق؛ تصرف۔(۹) وقت؛ دوران وقت؛ کسی وقت۔

Back of/Backwards of : (امریکا) پیچھے میں؛پشت پر۔

Because of : دور کے باعث؛ کی وجہ سے۔

By means of : کے ذریعہ سے؛ کے سہارے؛ کے ذریعہ۔

By reason of : کے باعث؛ کی وجہ سے۔

By reason of : کے باعث؛ کی وجہ سے۔

Comes in of an evening : شام کو کسی وقت آ نکلتا ہے۔

Envious of : حسد میں؛ حسد کرتے ہوئے؛ حاسدانہ۔

Expressive of : مظہر؛ ظاہر کرنے والا۔

Five of us : (۱) ہم میں سے پانچ۔(۲) ہم پانچ آدمی۔

For fear of : کے خوف سے؛ کے ڈر سے؛سے ڈر کر؛ سے خائف ہو کر یا خوف کھا کر۔

He is one of a thousand : وہ ہزاروں میں ایک ہے۔

He of all men : سب میں وہی ایک (ایسا تھا یا ایسانکلا)۔

His temper is of the quickest : اس کا مزاج بہت تیز ھے۔

Hopeful of : امید میں: پر امید: امید رکھتے ہوئے۔

In behalf of : کے حق میں: کے مفاد میں: کی خاطر: کے لئے۔

In case of : اس حالت میں کہ: درآں حالانکہ: درصورت: بہ حالت: درباره۔

In consequence of : کے نتیجے میں: نتیجتاً: انجام: کار۔

In face of : بالمقابل: آمنے سامنے: روبہ رو: کے رخ پر۔

In lieu of : کے عوض: کے بدلے: کی بجائے۔

In respect of : کے لحاظ سے: بہ اعتبار: کے اعتبار سے۔

In spite of : بلوجود یکہ: بہ ایں ہمہ۔

Instead of : کے عوض: کے بدلے: کی بجائے۔

It was kind of you to help him : وہ آپ کی عنایت (یا رحمدلی) ہی تھی جس نے اس کی مدد کی۔

North of : (اس) سے اُتّر (شمالی)۔

On account of : بہ سبب: بہ وجہ: واسطے: بابت: کے سبب سے: کی وجہ سے: کے باعث۔

On behalf of : کی خاطر: کی طرف سے: کی جانب سے: کے واسطے: کے لئے۔

On condition of : بشرطیکہ: اس شرط پر کہ۔

One of a thousand : ہزاروں میں ایک۔

On the point of : (کچھ کرنے) کے قریب: قریب قریب: لگ بھگ: کچھ کرنے ہی پر: قریب ترین نقطے پر۔

Sick of : (۱) (کسی مرض میں) مبتلا۔ (۲) (کسی چیز سے) عاری: عاجز۔

Song of songs : ایسا گیت جو واقعی گیت کہلانے کا مستحق ھے۔

South of : کے جنوب میں: کی دکھن جانب۔

To make much of, the best of : (۱) (موقع سے) اچھی طرح: فائدہ اٹھانا۔ (۲) بہت اہمیت دینا۔

Was sworn of the council : کونسل کا ممبر بنایا گیا۔

Wide of : چوڑائی میں: وسعت میں۔

Within a mile of : ایک میل میں: ایک میل کے اندر۔

Within an ace of : بہت تھوڑے یا بال برابر فاصلے پر۔

Within an hour of : ایک گھنٹے میں:ایک گھنٹے کے اندر۔

Of : (prefix) (۱) سابقہ جو افعال کے ماخذ پر زور دیتا ھے: Of کے تمام معنوں میں استعمال ہوتا ھے۔ (۲) (رنگوں کی) صفات کے ساتھ بمعنی متغیر: دھیما ہوتا ہوا: ہلکا ہوتا ہوا۔

Of a certainity : لاریب: بے شبہ: بے شك: بالیقین: یقینی طور پر: یقیناً: بلا امکان شك۔

Of a morning : کسی صبح: ایك صبح: صبح کو: صبح کے وقت۔

Of a truth : دراصل: درحقیقت: سچ مچ: واقعی: حقیقت میں: حقیقتاً۔

Of age : (سال) کی عمر کا: کسی عمر والا۔

Of an evening : کسی شام: ایك شام کو: شام کے وقت۔

Of choice : (a) پسندیدہ: منتخب: چنا ہوا: پسند کیا ہوا: ترجیح یافتہ: ترجیحی: مرجح۔

Of course : (a) بے شك: لا کلام: لا محالہ۔

Of late : (adv.) حال میں۔

Of late years : آخری سالوں میں: حالیہ برسوں میں:درسنین آخر۔

Of necessity : (adv.) مجبوراً: طوعاً: کرھاً: لازماً:ضروری طور پر۔

Of old : (adv.) پہلے کبھی۔

Of onself : (adv.) خود بخود۔

Of ones own accord : اپنی مرضی سے: بہ رضائے خود: اپنی رضا مندی سے۔

Of ones own good pleasure : اپنی خوشی سے: اپنی رضا سے۔

Of ones own purpose : اپنے مقصد سے :اپنی غرض سے۔

Of ones own good right : اپنے حق کی بنا پر۔

Of ones own knowledge : اپنے علم سے؛ اپنے علم کی بنا پر؛ اپنے علم کے نتیجے میں۔

Of recent years : حال کے برسوں میں ؛ درسنین آخر۔

Of right : (adv.) حقاً؛ حق یا دعوے کی رو سے۔

Of yore : (a) اگلے وقتوں کا؛ پرانے زمانے کا؛ پرانے زمانے میں۔

Ofay : (n) (عامیانہ خاص کر امریکی سیاہ فام) گورا؛ سفید فام شخص؛ نیز توصیفی معنی میں۔

Off : (adv.) (۱) دور ؛ بہت دور؛ فاصلے پر ؛ دوری پر۔ (۲) (جہاز رانی) خشکی سے دور یا جہاز سے دور ؛ جہاز سے پرے ؛ نیز (طوفانی) ہواؤں سے دور، الگ۔ (۳)(مجازاً) سویا ہوا یا سوتا ہوا ؛ خوابیدہ۔ (۴) دور، الگ ؛ جدا؛ دور تک؛ بہت دور۔ (۵) اتصال؛ انسلاک یا عہدے سے علاحدگی ظاہر کرتے ہوئے۔ (٦) منقطع ؛ موقوف؛ ختم۔ (۷) (شخص) نا مشغول؛ بیکار؛ فارغ؛ خالی۔(۸) آخر تک؛ پورا پورا؛ سب کا سب؛ تما م ؛ بالکل ؛ مکمل طور پر ؛ کاملاً ؛ پوری طرح ؛ ایك دم ؛ تمام و کمال۔ (۹) کم ہوتا ہوا؛ بجھتا ہوا؛ برباد ہوتا ہوا؛ خراب ہوتا ہوا۔ (۱۰) اکثر اس کے بعد From بھی استعمال کیا جاتا ھے۔

A street off the strand : اسٹرینڈ سڑك کے بازو کی سڑك۔

Anchored off the cape : (جہاز) جو راس کے مقابل تھوڑی دور پر لنگر انداز ہو۔

Badly off : مالی اعتبار سے پریشان حال۔

Either off or on : خواہ اس طرح یا اُس طرح ؛ ایسے یا ویسے؛ نیز رك رك کر؛ وقفے سے؛ رہ رہ کر۔

Right off/Straight off : فوراً؛ ابھی ؛ اسی وقت ؛ بغیر تاخیر کے۔

To be off : چل دینا۔

To be off with the old love : پرانی معشوقہ سے قطع تعلق کر لینا۔

To break off : سلسلۂ گفتگو منطقع کر دینا۔

To declare off : معاہدے سے انکار کر دینا؛ معاہدہ فسخ کر دینا۔

To fall off : (جہاز کا) ہوا کے رخ سے ہٹ جانا۔

To fall off/Go off : گر جانا ؛ گھٹ جانا۔

To get ones daughter off : بیٹی کی شادی کر دینا۔

To get one's stock off : مال بیچ ڈالنا۔

To go off : سو جانا۔

To make off/To take oneself off : چل دینا۔

To throw off-reserve : بے تکلف ہو جانا۔

well off : (مالی اعتبار سے) خوش حال۔

Off : دور ہو ؛ ہٹ جاؤ ؛ دور رہو ؛ دفع ہو جاؤ۔

Off : (prep.) (۱) (حرکت یا سمت میں) علاحدہ؛ الگ؛ دور؛ اوپر؛ نیچے۔ (۲) (ذریعہ ظاہر کرنے کو) ہاتھوں سے ؛ اختیار سے؛ قبضے سے (خاص کر buy, borrow, hive, take وغیرہ کے ساتھ)۔ (۳) (گھٹانے یا کم کرنے میں) سے؛ میں سے۔ (۴) (عہدے، مقام وغیرہ سے) علاحدہ ؛ الگ ؛ (اس پر) نہیں موجود؛ غائب غیر موجود ؛ (مجازاً) (شرط) جو کسی پر عائد نہ ہوتی ہو )۔ (۵) سے دور؛ (جہاز رانی) سمندر میں ؛ سمندر کی جانب (کنارے سے دور)؛ نیز (طوفانی ہواؤں سے) دور؛ پرے؛ زد سے باہر۔ (٦) باہر کی طرف کُھلتا ہوا یا مڑتا ہوا۔

From off : (حرکت یا سمت میں) علاحدہ؛ الگ ؛دور ؛ اوپر ؛ نیچے۔

To be off duty : خالی ہونا؛ غیر مشغول ہونا؛ کام سے الگ ہونا؛ فرصت میں ہونا ؛ فارغ ہونا۔

Off : (a) (۱) دور ؛ زیادہ دور؛ نسبتاً زیادہ دور؛ دور کا۔ پرے کا؛ پرلا۔ (۲) (جہاز رانی) ساحل سے دور ؛ سمندر میں؛ سمندر کی جانب۔ (۳) (خاص کر گھوڑوں اور گاڑیوں میں) دایاں (بہ خلاف نزدیکی یا بایاں جس کی طرف ڈرائیور چلتا ھے)؛ دائیں جانب والا۔ (۴) (کرکٹ) کھیلنے والے کے داہنے ہاتھ پر بیچ کے وکٹ سے آگے؛ بلے باز جس رخ پر کھڑا رہتا ھے اس کی مخالف سمت والی وکٹ یا میدان کا۔ (۵) الگ پڑا ہوا؛ پرے ؛ شاہراہ سے ہٹا ہوا ؛ (مجازاً) ضمنی۔ (٦) دور کا (امکان) ؛ خفیف (امکان)۔ (۷) خالی ؛ فرصت کا (وقت، موسم،دن وغیرہ)۔ (۸) (شراب وغیرہ کی فروخت کے سلسلے میں) حدود سے باہر؛

اجاطے سے باہر۔

**Off : (n)** (۱) دور ہونے کی حالت: دوری: فصل: انقطاع: دائیں سمت۔ (۲) (کرکٹ) کھیلنے والے کے داہنے ہاتھ کی فیلڈ (پیچ کے وکٹ سے آگے)۔

**Off : (v)** (۱) (غیر ادبی) جانور کو کھلا پلا کر فروخت کرنے کے لئے فربہ کرنا۔ (۲) چل دینا: اچانک روانہ ہو جانا: غائب ہو جانا۔ (۳) (جہاز رانی) (جہاز کا) ساحل سے ہٹ کر چلنا۔ (۴) (غیر ادبی یا مزاحاً) کچھ لے کر کھسک جانا: کچھ لے کر چل دینا یا اچانک غائب ہو جانا۔

**To off with :** (غیر ادبی یا مزاحاً) کچھ لے کر کھسک جانا: کچھ لے کر چل دینا یا اچانک غائب ہو جانا۔

**Off : (prefix)** دیکھو Of

**Off and on : (adv.)** (۱) کبھی کبھی: رہ رہ کر: تھوڑے تھوڑے وقفے سے۔ (۲) (جہاز رانی) کبھی اس رخ کبھی اس رخ: رخ بدل بدل کر۔

**Off and on : (a)** کبھی جلتا ہوا کبھی بجھتا ہوا: کبھی حاضر کبھی غائب: رک رک کر یا رہ رہ کر ظاہر ہونے والا: وقفہ دار: ٹمٹما تا ہوا: جھولتا ہوا: ڈگمگاتا ہوا۔

**Off-beat : (a)** (جہاز) بے جوڑ: بے میل: بے سرا: بے آہنگ :آزاد: خلاف دستور: خلاف معمول: انوکھا۔

**Off-black : (a)** ہلکا سیاہ۔ (رنگ)۔

**Off-cast/Offcast : (a)** مسترد کیا ہوا: رد کیا ہوا: نا منظور کیا ہوا: چھانٹا ہوا: نکالا ہوا: چھوڑا ہوا: برطرف کیا ہوا: دور کیا ہوا: ترک کیا ہوا۔

**Off-cast/Offcast : (n)** (ادبی یا مجازی معنوں میں) مردود شخص یا شے: مسترد کی ہوئی چیز: برطرف کیا ہوا شخص۔

**Off-chance/Offchance : (n)** دور کا امکان: خفیف امکان۔

**Off colour/ off-colour : (Phr. a)** (۱) (ابتداءً امریکا) (قیمتی پتھر) جس کا رنگ ٹھیک نہ ہو: ناقص رنگ کا: درست رنگ والا: گھٹیا۔ (۲) (مجازاً) نا مناسب: نازیبا: بے محل: بے جا: سزاوار: مشکوک: مشتبہ ناقص: غلط: نا معقول (امریکا)۔ (۳) خستہ حال: سست: جس کی طبیعت ناساز ہو: ناقابل: غیر صحت مند۔

**Off-corn : (n)** بیکار دانہ: چونی کُھدی: چوکر: بھوسی ادنیٰ درجے کا غلہ۔

**Off foot : (n)** دایاں پاؤں۔

**Off-hand/Offhand : (adv.)** فوراً: آناً فاناً: فی البدیہہ طور پر: وقت کے وقت: اس وقت: بلا تامل: کھڑے کھڑے: بے تکان: کھرے پن سے۔

**Off-hand/Offhand : (a)** (۱) سرسری: بے تکان: برجستہ: فی البدیہہ: بے تکلف: بے سوچا سمجھا: بے ساختہ: غیر رسمی: بے تکلفانہ۔ (۲) بے ساختہ بولنے یا کرنے والا: بے تکلف: روکھا: بے اعتنا: کھرا: اکھڑ: منہ پھٹ: صاف گو: ٹکا سا جواب دینے والا۔

**Off-handed : (a)** دیکھو Off-hand : (a)

**Off-handedly : (adv.)** بے ساختگی سے: روکھے پن سے: بے اعتنائی سے: سرسری طور پر: بے تکان: کھرے پن سے: ٹکا سا: اکھڑپن کے ساتھ: برجستگی سے: فی البدیہہ طور پر۔

**Off-handedness : (n)** بے ساختگی: روکھاپن: بے اعتنائی: اکھڑپن: برجستگی: بے تکلفی: کھرا پن۔

**Off horse : (n)** (دو گھوڑوں میں) دایاں گھوڑا۔

**Off-key : (a)** سُر سے الگ: بے سُرا: بے آہنگ: آزاد۔

**Off leg : (n)** دایاں پاؤں: دائیں ٹانگ۔

**Off licence : (n)** دکان سے باہر شراب بیچنے کا لائسنس۔

**Off - line : (a)** (کمپیوٹر) جو خاص حدود کے باہر ہو۔

**Off-line : (adv.)** خاص حدود کے باہر۔

**Off-load : (v)** (جنوبی افریقہ) بوجھ اتارنا: Unload کرنا۔

**Off-odour : (n)** غیر فطری یا غیر طبعی بو: غیر معیاری بو۔

**Off ones beat :** زد سے باہر۔

**Off ones head :** دیوانہ: پاگل۔

**Off-peak : (a)** (برقی وغیرہ) Load curve یا انحنائی بار کے بلند ترین نقطے سے دور یا پرے۔

**Off-print/Offprint : (n)** علاحدہ کاپی:کسی مضمون کی کاپی جو رسالے، کتاب وغیرہ میں سے علاحدہ کر لی جائے: کسی مضمون کی الگ چھاپی ہوئی کاپی جو کسی بڑی کتاب کا حصہ معلوم ہوتی ہو۔

**Off-putting : (a)** مخالف ؛ نفور؛ متنفر؛ مکروہ؛ نفرت انگیز؛ ناگوار۔

**Off-reckoning : (n)** کٹوتی؛ برطانوی فوج کی ایک مخصوص کھاتی (اکاؤنٹ) کا نام جو فوجیوں کے کھڑے وغیرہ کے لئے حکومت اور رجمنٹ کے افسروں کے درمیان ہوا کرتا تھا۔

**Off-saddle/Offsaddle : (v)** (۱) (جنوبی افریقہ) گھوڑے کا ساز اتارنا؛ زین ، کاٹھی وغیرہ الگ کرنا؛ (اس کو چارہ کھلانے یا آرام کرنے کے لئے)؛ کاٹھی اتارنا۔ (۲) سفر میں قیام کرنا؛ رکنا؛ منزل مارنا؛ منزل کرنا۔

**Off-season : (a)** بے موسم ؛ بے موسم کا۔

**Off-shore : (adv.)** ماورائے ساحل؛ ساحل سے دوری پر؛ ساحل سے کچھ دور؛ ساحل سے تھوڑی دور؛ سمندر میں کنارے سے تھوڑی دور۔

**Off shore/Off -shore : (a)** ماورائے ساحل چلنے والا؛ ساحل سے دور جانے والا؛ ساحل سے دور کی سمت؛ ساحل سے دور واقع ، موجود یا برسر عمل۔

**Off-shore wind : (n)** ہوا جو ساحل سے سمندر کی طرف چلتی ہے۔

**Off side/Off-side : (phr.)** جو اپنی جانب نہ ہو؛ خود سے دور؛ دوسری جانب؛ پرلی طرف؛ غلط جانب؛ (فٹ بال، ہاکی وغیرہ میں ) گیند اور مخالف گول کے درمیان (مخصوص معنوں میں کھیلوں میں معنی بدلتے رہتے ہیں)؛ فیلڈ کا وہ حصہ جو گیند اور حریف کے گول کے درمیان ہو۔

**Off-stage : (a & adv.)** پس منظر میں؛ پردے کے پیچھے ؛ جو اسٹیج پر نہ ہو؛ جو تماش بینوں کو دکھائی نہ دے ؛ اسٹیج کے پیچھے کا شور و غل۔

**Off-street : (a)** سڑک سے پرے؛ جو سڑک پر نہ ہو۔

**Off the map :** (عامیانہ) غائب ؛ معدوم ؛ مفقود۔

**Off the point :** بے جوڑ؛ بے تک؛ موضوع بحث سے بے تعلق۔

**Off wheel : (n)** دایاں چکہ؛ دایاں پہیا۔

**Off-white : (a)** ہلکا سفید (رنگ)۔

**Off with his head :** اس کا سر اڑا دو؛ اسے قتل کر ڈالو۔

**Off with you :** بھاگ جاؤ؛ چلے جاؤ۔

**Offal : (n) [(M) DU. 'afval.']** (۱) فضلہ ؛ پھوک ؛ گاد؛ درد؛ ریزے؛ آخور؛ جھوٹن؛ ذرا سا بچا ہوا حصہ؛ ریزہ۔ (۲) نکما اور بے کار گوشت؛ چھیچھڑے، پٹھے وغیرہ؛ اوجھڑی؛ آنتیں؛ سری؛ کلّہ؛ پائے؛ دُم (وغیرہ)۔ (۳) مردار؛ مردار گوشت؛ سڑا ہوا گوشت۔ (۴) کم قیمت مچھلی؛ معمولی اور گھٹیا مچھلی۔ (بہ خلاف اچھی قسم کی یا بیش قیمت)۔ (۵) (اکثر جمع) چوکر؛ بھوسی۔ (۶) (کیمیا) تلچھٹ ؛ میل کچیل ۔ (۷) (مجازاً) ردی؛ فضلہ؛ نجاست؛ غلاظت؛ بے کار حصہ ؛ کف ؛ جھاگ؛ پھین؛ پھپھوندی۔ (۸) توصیفی معنوں میں۔

**Offal : (a)** (۱) (ادبی) فضول؛ بیکار؛ بچا ہوا؛ بچا کھچا ؛ نکما ؛ مردار؛ سڑا ہوا؛ سڑا گلا ؛ ردی۔ (۲) (مجازاً) بے قیمت؛ گھٹیا؛ کم قدر؛ حقیر؛ ناقص؛ بے مصرف؛ ناقابل؛ بیکار؛ باغ سے باہر پھینکا ہوا پودا؛ چھانٹن؛ چھانٹا ہوا (اب خاص کر بول چال میں)۔

**Offal corn : (n)** دیکھو Off corn

**Offal milk/ -wheat/ -wood etc. :** ادنیٰ درجے کا دودھ، گیہوں وغیرہ۔

**Off-cut : (n)** کترن ؛ کاٹ کر نکالا ہوا حصہ یا چیز؛ (طباعت) کاغذ کے تختے کو مناسب تقطیع کا بنانے کے لئے اس میں سے کاٹ کر نکالا ہوا حصہ یا ٹکڑا؛ نیز بڑے تختے میں سے کاٹا ہوا اور الگ موڑا ہوا حصہ مثلاً کسی تختے کا بارھواں حصہ۔

**Offdrive : (n)** (۱) دائیں طرف گاڑی چلانا۔ (۲) (کرکٹ) دائیں جانب ہٹ لگانا ؛ غلط سمت میں ہٹ لگانا۔

**Offence : (n) [ ME. 'Offens , Offense.']** (۱) (شاذ) سنگ راہ؛ سدراہ ؛ وہ چیز جو عقیدے کی راہ میں حائل ہو؛ شکوک و شبہات۔ (۲) حملہ؛ جارحانہ اقدام؛ پیش دستی؛ پیش قدمی۔ (۳) خلاف ورزیٔ قانون ؛ فعل خلاف قانون ؛ بد عنوانی؛ لغزش؛ خطا؛ گناہ؛ مجرمانہ فعل؛ (قانون) قابل مواخذہ جرم؛ جرم؛ خفیف جرم۔ (۴) دل شکنی؛ خاطر شکنی؛ جذبات کو ٹھیس لگانا۔ (۵) آزردگی ؛ صدمہ؛ رنج؛ ملال۔

**Arms of offence :** سامان حرب؛ جارحانہ اسلحے؛ حملہ آور اسلحے۔

**To commit, make an offence :** حملہ آور ہونا ؛جارحانہ اقدام کرنا؛ قانون کی خلاف ورزی کرنا ؛ جرم کرنا؛ ارتکاب جرم کرنا۔

**To give offence to :** ٹھوکر کھانا؛ لغزش کرنا ؛ قانون شکنی کا مرتکب ہونا؛ جرم کرنا؛ گناہ کرنا ؛ خطا وار ہونا۔

**To take offence :** آزردہ ہونا؛ ناراض ہونا؛ تنگ کیاجانا؛ تکلیف پہنچا یا جانا؛ صدمہ اٹھانا؛ جذبات کو ٹھیس لگنا؛ رنجور ہونا؛ ملول ہونا؛ دل شکستہ ہونا۔

**Without offence :** آزردہ ہوئے بغیر؛ آزردہ کئے بغیر؛ صدمہ اٹھائے بغیر؛ صدمہ پہنچائے بغیر؛ خاطر شکستہ ہوئے یا کئے بغیر؛ غیر جارحانہ؛ بے آزار؛ بے ضرر؛ غیر تکلیف دہ۔

**Offencelessly: (adv.)** معصومانہ انداز میں؛ غیر جارحانہ طور پر؛ بے ضرر ہو کر۔

**Offend : (v) [L. 'Offendere , f. Ob- + 'Ofendere.']** (۱) ٹھوکر کھانا؛ لغزش کرنا یا ہونا؛ بدعنوانی یا خلاف ورزی کا مرتکب ہونا؛ قانون شکنی کرنا؛ خطا وار ہونا؛ ارتکاب جرم کرنا؛ غلطی کرنا؛ خطا کرنا؛ گناہ کرنا؛ جرم کرنا۔ (۲) جذبات کو ٹھیس لگانا؛ آزردہ کرنا؛ تنگ کرنا؛ صدمہ پہنچانا؛ ناراض کرنا؛ خفا کرنا؛ غصہ دلانا؛ ناگوار ہونا؛ مجروح کرنا؛ خصوصاً (کسی کے دل میں) نفرت یا بیزاری کا جذبہ پیدا کرنا یا ابھارنا۔

**To be offended :** ناراض ہونا؛ خفا ہونا؛ تنگ آنا؛ آزردہ ہونا؛ رنج اٹھانا؛ تکلیف محسوس کرنا؛ صدمہ اٹھانا؛ صعوبت جھیلنا؛ ناگواری کا اظہار کرنا۔

**Offendedly : (adv.)** آزردہ خاطری سے؛ متنفر ہوکر؛ تنگ آکر؛ خفا ہوکر؛ ناگواریت سے؛ بیزاری سے۔

**Offender : (n)** جذبات کو ٹھیس پہنچانے والا؛ صدمہ پہنچانے والا؛ آزردہ کن؛ بیزار کن؛ نفرت انگیز؛ دل شکن؛ (قانون) مرتکب جرم؛ مجرم؛ خطاوار؛ گناہ گار؛ قانون شکن؛ خلاف ورزیٔ قانون کا مرتکب۔

**Offensive : (a) [L. 'Offensivus.']** (۱) جارحانہ؛ حملہ آورانہ۔ (۲) دل شکن؛ توہین آمیز؛ درشت؛ گستاخانہ۔ (۳) ناگوار؛ مکروہ؛ (طب) بدبودار؛ امتلاء آور؛ جس سے متلی ہو؛ نفرت انگیز۔

**Offensive : (n)** جارحانہ رویہ؛ جارحانہ فعل یا اقدام؛ حملہ؛ کسی انجام کی جانب پیش قدمی؛ اقدام؛ پیش رفت۔

**Peace offensive :** امن کے لئے اقدام؛ امن کے لئے پیش قدمی۔

**Offensive breath : (n)** (طب) بخر؛ بدبوئی سانس؛ بدبودار سانس۔

**Offensively : (adv.)** دل شکن انداز میں؛ توہین آمیز طریقے سے؛ مکروہ یا ناگوار طور پر۔

**Offensiveness : (n)** گستاخی؛ گستاخانہ انداز؛ توہین آمیز ہونا؛ مکروہ ہونا؛ توہین آمیزی؛ مکروہیت؛ ناگواری؛ نفرت انگیزی۔

**Offer : (n) [f. 'Offer (v) '.']** (۱) دعوت؛ عرض؛ پیشکش؛ خدمت کی پیشکش۔ (۲) درخواست؛ پیشکش (شادی کی)۔ (۳) بولی نیلام کی۔ (۴) بارہ سنگھے کے سینگ کی وہ گانٹھ یا گرہ جس سے دوسری شاخ پھوٹنے والی ہو۔

**On offer :** بکاؤ (ایک مقررہ قیمت میں)۔

**Offer : (v)** (۱) نذر دینا؛ (چڑھاوا) چڑھانا؛ (قربانی) کرنا۔ (۲) پیش کرنا؛ آگے رکھنا؛ دینے کے لئے کہنا؛ دعوت دینا۔ (۳) شادی کی درخواست یا پیشکش کرنا۔ (۴) بیچنے کے لئے رکھنا یا پیش کرنا۔ (۵) دشمن کو لڑائی کی دعوت دینا؛ لڑائی کا موقع دینا۔ (۶) (کسی کام کے لئے) آمادگی یا مستعدی ظاہر کرنا۔ (۷) (مزاحمت، تشدد وغیرہ سے) کام لینا۔ (۸) (کسی فعل کا) قصد کرنا۔ (۹) ظاہر کرنا۔ (۱۰) ظاہر ہونا؛ واقع ہونا۔ (۱۱) (کسی کی نگاہ، توجہ وغیرہ کے) سامنے رکھنا۔

**To offer battle :** لڑائی کی دعوت دینا؛ لڑائی کا موقع دینا؛ امادۂ تشدد ہونا۔

**Offerer : (n)** نذر گذارنے والا؛ چڑھاوا چڑھانے والا؛ قربانی کرنے والا؛ پیش کرنے والا؛ مدعو کرنے والا؛ شادی کی پیش کش کرنے والا؛ فروخت کے لئے پیش کرنے والا؛ آمادگی ظاہر کرنے والا۔

**Offering : (n) [OE. 'Offrung.']** (۱) پیش کش؛ قربانی؛ نذر؛ چڑھاوا۔ (۲) کسی کو پیش کی ہوئی چیز؛ نذرانہ؛ پیش کش؛ عطیہ؛ تحفہ۔

**Burnt-offering : (n)** قربانی جو آگ پر کی جائے۔

**Drink-offering : (n)** شراب کا چڑھاوا؛ تھوڑی سی شراب دیوتا کے نام پر زمین پر پھینک دینا۔

**Free-will-offering : (n)** خوشی سے دیا ہوا نذرانہ؛ خوشی سے دی ہوئی پیش کش؛ وہ پیش کش جو بلا تحریکِ غیر یا بلا جبر واکراہ ہو۔

**Thanks-offering : (n)** قربانی یا نذر جو یہودی خوشی کے موقع پر دیتے تھے؛ شکرانہ؛ شکرانے کی نذر یا قربانی۔

**Offertory : (n) [-eccl. L. 'Offertorium.']** (۱) چڑھاوے یا قربانی کی دعا؛ وہ ترانہ جو قربانی کے فوراً بعد گایا یا پڑھا

جاتا ھے: کتاب مقدس کے وہ جملے یا آیات جو انگریزی کلیساؤں میں ایسے موقع پر گاتے یا پڑھتے ہیں۔ (۲) اس دعا کا وہ حصہ جس پر قربانی کی جاتی ھے: چڑھاوے؛ نذرانے؛ قربانی؛ خاص کر پہلے پیش کیا ہوا نذرانہ یا قربانی۔ (۳) عشائے ربانی کے وقت جمع کیا ہوا چندہ؛ کسی بھی مذہبی رسم کی ادائی کے موقع پر جمع کیا ہوا چندہ؛ نمازیا دعا کے بعد کیا ہوا چندہ۔ (۴) توصیفی معنوں میں۔

Offertory money : (n) عشائے ربانی یا کسی بھی مذہبی رسم کی ادائی کے موقع پر جمع کیا ہوا چندہ۔

Offertory sentences : (n) کتاب مقدس کے وہ جملے یا آیات جو عشائے ربانی کے موقع پر گائے یا پڑھے جاتے ہیں؛ قربانی کی دعا۔

Office : (n) [L.'Officium.'] (۱) دفتر۔ (۲) (سرکاری) محکمہ؛ شعبہ؛ وہ کمرہ جس میں کسی ادارے کا محرراتی کام سر انجام پاتا ھے۔ (۳) عنایت؛ اچھا یا برا سلوک؛ احسان؛ الطاف؛ رحم دلی کا برتاؤ۔ (۴) کار منصبی؛ مخصوص کام یا خدمت؛ وظیفہ۔ (۵) عہدہ؛ منصب (خصوصاً وزارت وغیرہ)؛ رتبہ؛ مرتبہ۔ (۶) رسمی خدمت؛ رسم؛ سماجی یا مذہبی رسم؛ خاص کر تجہیز و تکفین۔ (۷) (کلیسا) باضابطہ عبادت؛ رومی کلیسا کی مقررہ دعا؛ کلیسائے انگلستان کی صبح اور شام کی دعا۔ (۸) شاخ (کارخانے کی)؛ وہ جگہ جہاں کاروباری لین دین یا معاملہ کیا جاتا ہو نیز وہاں کا عملہ۔ (۹) (جمع) گھر کا گودام؛ باورچی خانہ وغیرہ؛ کسی فارم میں غلہ رکھنے کا کوٹھا یا مویشیوں کا گوشالہ۔ (۱۰) وہ نعت جو عشائے ربانی کی رسم کے شروع میں (پادری کے قربان گاہ جاتے وقت) گائی جاتی ھے؛ نیز رسم عشائے ربانی۔ (۱۱) کوئی بھی رسم جو خاص موقع کے لئے مخصوص ہو۔ (۱۲) کسی معاملے کی قانونی عدالتی تحقیقات؛ ان معاملات سے متعلق سرکاری تحقیقات جن کے مطابق بادشاہ کو اراضی یا مویشیوں پر قبضہ رکھنے کا حق ہوتا ھے۔ (۱۳) محکمۂ احتساب کلیسا؛ ایک کلیسائی عدالت جو رومن کیتھولک چرچ نے بدعت کو دبانے اور بدعتیوں کو سزا دینے کے لئے تیرھویں صدی میں قائم کی تھی۔ (۱۴) (واحد) کوئی پوشیدہ مقام؛ بیت الخلا؛ پاخانہ۔ (۱۵) (عامیانہ) اشارہ؛ سگنل؛ خفیہ اشارہ۔

Assurance office : دفتر بیمہ؛ انشورنس آفس۔

Booking office : (n) (ریلوے وغیرہ) دفتر جہاں سے مال بھیجا جاتا ھے؛ بکنگ آفس۔

Divine office : (n) رومی کلیسا کی روزانہ مقررہ دعا۔

Goods office : (n) مال گودام۔

Head office : صدر دفتر۔

Holy office : (n) محکمۂ اکتساب کلیسا؛ ایک کلیسائی عدالت جو رومن چرچ نے بدعت کو دبانے اور بدعتیوں کو سزا دینے کے لئے تیرھویں صدی میں قائم کی تھی۔

Ill office : (n) نقصان رسانی؛ بدسلوکی؛ ضرر رسانی؛ مضرت رساں؛ گزند؛ چوٹ؛ بے انصافی؛ زیادتی۔

Inquest of office : (n) کسی معاملے کی قانونی یا عدالتی تحقیقات؛ تفتیش۔

Inquiry office : (n) دفتر تفتیش؛ انکوائری آفس؛ پوچھ تاچھ کا دفتر۔

Insurance office : (n) دیکھو Assurance office

Jack in office : مغرور اہلکار جو اپنے آپ کو بہت کچھ سمجھتا ہو؛ ڈینگیا ما تحت افسر۔

Jack out of office : (n) اپنے عہدے یا منصب سے معزول کیا ہوا شخص؛ جس کا اپنا پیشہ کھو چکا ہو یا چھن چکا ہو۔

Last office (s) : (n) رسم جنازہ؛ تجہیز و تکفین؛ آخری رسوم؛ آخری کریا کرم۔

To find an office : یہ فیصلہ دینا کہ بادشاہ کو زمین اور مویشیوں پر قبضے کا حق ھے۔

To give the office : (عامیانہ) اشارہ کر دینا؛ چپکے سے بتا دینا۔

To leave office : آفس سے روانہ ہونا؛ آفس چھوڑنا۔

To perform the last offices to : تجہیز و تکفین کرنا؛ آخری رسوم انجام دینا۔

To say office : رومی کلیسا کی روزانہ مقررہ دعا پڑھنا؛ کلیسائے انگلستان میں صبح و شام کی دعا پڑھنا؛ باضابطہ عبادت کرنا۔

To take office : عہدہ قبول کرنا؛ منصب پر فائز ہونا؛ ذمہ داری یا فرض منصبی قبول کرنا۔

To take the office : (عامیانہ) اشارہ سمجھ لینا؛ بطور خود معلوم کر لینا۔

**Office bearer : (n)** افسر؛ عہدہ دار۔

**Office-block : (n)** بڑی عمارت جس میں دفاتر ہوں۔

**Office for the dead :** نماز جنازہ؛ فاتحہ خوانی؛ مردے کو ایصال ثواب کے لئے دعا؛ مردے کے لئے دعائے مغفرت۔

**Office-found : (n)** وہ فیصلہ جس میں یہ بات درج ہو کہ بادشاہ کو زمین اور مویشیوں پر قبضے کا حق ہے۔

**Office-holder :** دیکھو Office bearer

**Office of Baptism :** بپتسما کے وقت کی دعا؛ دعائے بپتسما۔

**Office-seeker : (n)** طالب جاہ؛ طالب عہدہ؛ طالب منصب؛ امیدوار۔

**Office superintendent : (n)** مہتم دفتر۔

**Officer : (n)** (۱) افسر : عہدہ دار؛ اہل کار؛ عامل : حاکم وقت کا نوکر یا وزیر۔ (۲) (کسی انجمن کا) صدر معتمد، خزانچی وغیرہ؛ عہدہ دار۔ (۳) ناظر؛ قرق امین؛ نائب وغیرہ ۔ (۴) (شاذ) سپاہی؛ کانسٹبل۔ (۵) برّی یا بحری فوج کا افسر؛ ہوائی فوج کا افسر۔ (۶) اعزازی سلسلے کا کوئی معزز رکن (مثلاً خان بہادر، رائے بہادر وغیرہ)۔

**General officer : (n)** جرنیل : اعلیٰ عہدے دار؛ سپہ سالار۔

**Non-commissioned officer :** بے کمیشن افسر۔

**Orderly officer : (n)** وہ افسر جو کسی خاص دن کے لئے کسی دستے کی ترتیب و تنظیم کا ذمہ دار ہوتا ہے : کسی خاص دن کا افسر؛ اس روز کا افسر ۔

**Staff officer : (n)** اسٹاف افسر جو اسٹاف سے متعلق ہو یا اسٹاف میں کام کرتا ہو۔

**Officer : (v)** (۱) (فوج کے لئے) افسر مہیا کرنا یا مقرر کرنا : کمان کرنا؛ افسرکی حیثیت سے ہدایت دینا۔ (۲) رہنمائی کرنا؛ رہبری کرنا : قیادت کرنا؛ انتظام کرنا؛ احترام کرنا؛ نظم و نسق کرنا : ہم رکاب ہونا۔

**Officer of (at) arms : (n)** نقیب؛ مدرسۂ حربیہ (کالج آف آرمس) کا ایک افسر جو منصب میں نقیب سے نیچا ہوتا ہے۔

**Office of the day : (n)** دیکھو Orderly officer

**Officer of the deck : (n)** وہ عارضی افسر جو عرشۂ جہاز کا انچارج اور جہاز کے انتظام کا ذمہ دار ہوتا ہے۔

**Officership : (n)** عہدہ دار کا رتبہ یا منصب؛ افسروں کی جماعت (فوجی کمانڈ کی مدد کے لئے) جن کا تعلق فوج یا رجمنٹ سے ہوتا ہے۔

**Official : (n)** (۱) عہدہ دار : دفتری یا سرکاری عہدہ دار یا ملازم۔ (۲) اسقف اعظم؛ اسقف یا قسیس (آر چ ڈی کن) کی عدالت کا حاکم۔

**Official : (a)** [L. 'Officialis.'] (۱) منصبی : سرکاری : عہدے سے متعلق ۔ (۲) اہل کارانہ : افسرانہ : عہدہ داروں کا۔ (۳) باضابطہ : مستند : سرکاری : معتبر ۔ (۴)(طب) قرابادینی : قرابا دین کے مطابق تیار شدہ (ادویہ وغیرہ) : سندی ۔(۵) رسمی : سرکاری : باضابطہ ۔

**Official arms : (n)** (نقابت) عہدے یا رتبے کو ظاہر کرنے والے ہتھیار۔

**Officialdom : (n)** (۱) اہل کارانہ نمود و نمائش؛ افسرانہ رویہ (ذم کا پہلو)۔ (۲) اہل کاروں یا افسروں کی جماعت؛ ملازمان سرکار۔ (۳) اہل کاروں کا علاقہ؛ جاگیر؛ ممالک محروسہ؛ عمل داری؛ دائرۂ اقتدار؛ دائرۂ اختیار (اہل کاروں کا)۔

**Officialism : (n)** اہل کارانہ طرزِ روش؛ افسرانہ تمکنت؛ اہل کاروں یا افسروں کی جماعت : ملازمانِ سرکار؛ دفتریت؛ اہلکاریت۔

**Officiality : (n)** [med. L. 'Officialitas.'] (۱) کلیسائی عہدہ دار کا عہدہ یا رتبہ؛ اسقف اعظم؛ اسقف یا قسیس (آرچ ڈی کن) کی عدالت کا حاکم۔ (۲) سرکاری عہدہ، نوٹس : کار منصبی ، فرض وغیرہ۔

**Officilization : (n)** (۱) ضابطے میں لانے یا با ضابطہ بنانے کا عمل : انضباط۔ (۲) استناد؛ سندی بنانے کا عمل۔

**Officialize : (v)** (۱) باضابطے میں لانا : باضابطہ بنانا۔ (۲) سندی بنانا۔

**Officially : (adv.)** (۱) سرکاری طور پر؛ باضابطہ طور پر ۔(۲)سندی حیثیت سے : علم الادویہ کے مطابق۔

**Officiant : (n)** [med. L. 'Officians.'] قائم مقام پادری یا امام؛ نماز پڑھانے والا؛ قائم مقام مرشد، پیشوا ، عامل ، وزیر۔

**Officiary : (n)** [med. L. 'Officiarius.'] (۱) افسر یا عہدہ دار (شاذ)۔ (۲) عہدہ داروں کی جماعت : اہل کاروں کی جماعت؛ (امریکا)۔ (۳) کوہستانی علاقے کا کوئی

حصہ جو کسی افسر کے ما تحت ہو۔

**Officiary : (a)** (خطاب) جو کسی عہدے سے منسلک ہو: منصب دار ، وہ تعلقہ دار وغیرہ کسی معزز افسر کا: بڑے عہدہ دار کا ؛ جس کو اپنے عہدے سے متعلق کوئی خطاب حاصل ہو: رتبہ دار: خطاب یافتہ۔

**Officiate : (v)** [med. L. 'Officiare.'] (۱) عوض کرنا: قائم مقامی کرنا: کسی عہدے یا مقام سے متعلق فرائض انجام دینا۔ (۲) پادری کی خدمت انجام دینا : گرجے میں نماز پڑھانا : پادری کا کام کرنا۔

**Officiating : (a)** قائم مقام۔

**Officiation : (n)** کسی مذہبی، سرکاری یا عوامی فریضے کی انجام دہی: قائم مقامی۔

**Officiator : (n)** قائم مقامی کرنے والا: کسی کے عوض کوئی خدمت انجام دینے والا: کوئی مذہبی ، سرکاری یا عوامی فریضہ انجام دینے والا۔

**Officina : (n)** [L.] کارخانہ : (صنعتی) پیداوار کی جگہ۔

**Officinal : (a)** [L. f. 'Officina.'] (۱) طبی: عطاری: صنعتی (دوائیں): (وہ دوائیں) جو طب میں یا صنعت و حرفت میں استعمال ہوں۔ (۲) دکانی: بازاری: وہ دوائیں جو بازار میں بکتی ہیں۔ (۳) قرابا دینی نسخے کے مطابق تیار کی ہوئی: سندی: قرابا دینی: ادویاتی۔ (۴) (دوا کا) قرابا دینی (نام): مندرجۂ قرابا دین (نام)۔

**Officinal : (a)** قرابا دینی نسخے کے مطابق تیار کی ہوئی دوا : سندی دوا۔

**Officinally : (adv.)** طبی حیثیت سے : طبی نسخے کے مطابق : از روئے قرابا دین: سندی طور پر۔

**Officious : (a)** [L. 'Officious.] (۱) جو خواہ مخواہ خدمت کرنے کو مستعد ہو: جو ہر کام میں ضرورت سے زیادہ اہتمام کرے: فضول خدمت: فضول کار: فضول کارانہ : دخل در معقولات کرنے والا۔ (۲) (سیاسی حکمت عملی) غیر سرکاری: دوستانہ: غیر پابند ضابطہ: بے ضابطہ۔

**Officiously : (adv.)** ضرورت سے زیادہ مستعدی سے: فضول کاری سے: غیر سرکاری طور پر: دوستانہ طور پر۔

**Officiousness : (n)** ضرورت سے زیادہ مستعدی سے : فضول خدمتی: فضول کاری: دخل در معقولات۔

**Offing : (n)** (۱) افق بحری: بحری افق: افق بحر: ساحل سے دور سمندر کا وہ حصہ جو نظر آ سکتا ہو: محاذ ساحل۔ (۲) ساحل سمندر سے دور کا مقام۔

**Offish : (a)** [f. 'Off(adv.) +ish.] (روز مرہ) روکھا : تنہائی پسند: غیر مانوس: کم آمیز۔

**Offishness : (n)** تنہائی پسندی : روکھاپن : غیر مانوسیت : کم آمیزی۔

**Offlet : (n)** (تعمیرات) پرنالہ۔

**Offscouring : (n)** (۱) چھانٹنے کا عمل : میل کچیل نکالنے عمل :بھوسی یا فضلہ نکالنے کا عمل۔ (۲) چھانٹ کر نکالا ہوا حصہ: چھانٹن : کترن: فضلہ: تلچھٹ: میل کچیل: غلاظت: نجاست بھوسی: چھلکا: (جمع) بیکار چیزیں یا بیکار لوگ: نکّمے لوگ: ادنیٰ چیزیں یا اشخاص۔

**The offscouring of humanity :** ادنیٰ ترین خلائق :ذلیل ترین طبقہ۔

**Offscum : (n)** میل خارجی مادّہ: چھلکا: فضلہ: کوڑا کرکٹ : ردی یا نکمّی چیز: تلچھٹ : جھاگ: پھین : کف : پھپھوندی: (نیز مجازاً) گھٹیا: بے قیمت: کم قدر: حقیر: کمینہ: ذلیل (شخص یا اشخاص)۔

**Offset : (n)** (۱) (طباعت) ربر کی سطح سے طباعت کا ایک طریقہ جس میں نقشہ یا عبارت اس (ربر کی سطح یا پلیٹ) پر منتقل کر دی جاتی ہے: عکسی چھاپ ۔ (۲) (شاذ) روانگی: آغاز: ابتدا: رخصت: وداع۔ (۳) قلم: شاخچہ : قلمچہ: پودے کی ٹہنی یا جڑ سے نکلی ہوئی ننھی شاخ جس سے (افزائش کے لئے) قلم بناتے ہیں : (نباتیات) داب: پہلو بچّہ ۔ (۴) (مجازاً) اولاد: (کسی خاندان کا) رکن : نونہال۔ (۵) سلسلۂ کوہ کا آگے بڑھا ہوا حصہ: شاخ کوہ۔ (٦) معاوضہ: جرمانہ: وہ چیز یا رقم جس سے تلافی ہو: (معاشیات) رقم مجرائی۔ (۷) (مساحت) عمود جو اصلی خط پیمائش پر کھینچا جائے: ٹیڑھی میڑھی چوحدی والی زمین کی پیمائش کے لئے چوحدی کے دو سروں کے درمیان (چوحدی کے اندر) کھینچے ہوئے خط مستقیم سے ناپی ہوئی اصل خط کی دوری: (ہندسہ) بیرونی عمود۔ (۸) (تعمیرات ) دیوار کا سلاقی چھجا : دیوار کا کسکا۔ (۹) نل (پائپ) کا موڑ۔ (۱۰) طرہ: وہ چیز جو کسی چیز کو نمایاں کرے یا اس کی زینت بڑھائے۔ (۱۱) (طباعت وغیرہ) وہ روشنائی جو نہ سوکھنے کے باعث ایک صفحہ سے دوسرے صفحہ (خصوصاً مقابل صفحہ) پر منتقل ہو جاتی ہے: روشنائی کا اس طرح اتفاقیہ منتقل ہونا۔

**Offset : (v)** (۱) (طباعت) (روشنائی یا چھپے ہوئے صفحے دوسرے

ورق کو خراب کرنا، گندہ کرنا۔ (۲) (خاص کر امریکا) کسی چیز کے مترادف کے طور پر کوئی چیز پیش کرنا؛ کسی چیز کے عوض کوئی چیز پیش کرنا : تلافی کرنا؛ عوض دینا : کسی چیز کے برابر کوئی چیز پیش کرنا؛ جواب دینا؛ توڑ کرنا؛ کاٹ کرنا؛ پاسنگ کرنا؛ دھڑا رکھنا۔ (۳) (کسی چیز سے) نکلنا؛ پھوٹنا؛ پھنگنا؛ شاخ نکلنا؛ آگے کو نکلا ہوا ہونا۔ (۴) نل میں موڑ لگانا۔

**Offset machine : (n)** (طباعت) عکسی مشین۔

**Offset-pipe : (n)** نل جس میں موڑ لگا ہو۔

**Offset-printer : (n)** (طباعت) عکسی طابع۔

**Offset-process : (n)** (طباعت) عکسی چھپائی کا طریقہ : لیتھو کی چھپائی کا ایک طریقہ جس میں پتھر کی بجائے ربر کا استعمال ہوتا ہے۔

**Offset-sheet : (n)** (طباعت) وہ تختہ جس کی روشنائی گیلی ہو اور جس سے دوسرا ورق گندہ ہو جائے۔

**Offset-staff : (n)** (مساحت) بیرونی عمود کو ناپنے والی چھڑ (یا بانس)۔

**Offshoot : (n)** (۱) (نباتیات) شاخ؛ ٹہنی۔ (۲) مشتق لفظ : فرع۔ (۳) (مجازاً) (کسی نسل یا خاندان کی) ہم جد شاخ؛ ایک ہی دادا کی اولاد۔ (۴) (کسی مخصوص نسل یا خاندان کی) اولاد : اخلاف۔

**Offspring : (n)** [OE. 'Ofspring'.] (۱) آل اولاد : بال بچہ : (کبھی کبھی جمع میں) نسل : خاندان۔ (۲) (مجازاً) جائے پیدائش : بنیاد یا اصل کی نسبت سے (کہیں یا کسی کی) پیداوار : حاصل : نتیجہ : ثمرہ۔

**Offtake : (n)** (۱) ہٹا دینے یا لے جانے کا عمل (خاص کر) ضروری اشیاء کو بازار سے ہٹا دینے یا غائب کر دینے کا عمل : برداشت۔ (۲) استخراج؛ کٹوتی؛ منہائی : بحرائی : تفریق۔ (۳) وہ رستہ جس کے ذریعہ کوئی چیز کہیں سے ہٹائی جائے یا وہ جگہ جہاں وہ اس جگہ سے ہٹانے کے بعد رکھی جائے۔

**Offward : (adv.)** کسی چیز سے دور؛ فاصلہ پر؛ (خاص کر بحری) ساحل سے دور سمندر میں۔

**To the offward :** دیکھو Offward

**Oft : (n)** [OE. 'Oft.'] (۱) (بول چال) اکثر؛ بارہا؛ متواتر؛ مکرر۔ (۲) عام طور پر توصیفی معنوں میں اکثر hyphen اور ppl. adj. کے ساتھ آتا ہے مثلاً Oft-told بمعنی اکثر بارہا یا مکرر کہی ہوئی بات۔

**Many a times and oft :** بارہا : اکثر۔

**Oft-times/Ofttimes : (adv.)** (شاعری) اکثر؛ بارہا؛ اکثر اوقات : متواتر۔

**Often : (adv.)** [ME. 'Ofte.'] (۱) اکثر؛ بارہا؛ باربار؛ متواتر؛ کبھی کبھی۔ (۲) اکثر اوقات؛ بیشتر حالتوں میں؛ اکثر حالات میں۔ (۳) توصیفی معنوں میں اکثر hypen اور ppl. adj. کے ساتھ مستعمل ہے۔

**Often : (a)** (قدیم) متواتر : بار بار کا؛ اکثر کیا ہوا یا بنایا ہوا : بار بار واقع ہونے والا۔

**Often and often :** بارہا؛ خدا جانے کتنی بار۔

**Often-while/-s : (adv.)** دیکھو Oft times

**Oftenness : (n)** بار بار واقع ہونا؛ متواتر واقع ہونا؛ تواتر (شاذ)۔

**Oftentimes : (adv.)** دیکھو Oft times

**Ogdoad : (n)** [L.L. Ogdoas, -ad.'] (۱) ہشت : آٹھ؛ آٹھ کا عدد۔ (۲) آٹھ کا جوڑ : آٹھ کا گروپ : سیٹ یا سلسلہ : خاص کر (عیسائیوں کے) علم باطن میں مظہر الوہیت آٹھ مقدس ہستیوں کا گروپ؛ نیز عالم قدس : بہشت۔

**Ogee : (n)** (۱) (تعمیرات) آرائشی حاشیہ جو انگریزی حرف ایس (s) سے مشابہ ہو؛ کگر؛ اوگی؛ مسلسل دوہری انحناؤں والا حاشیہ جس کی انحنائیں اوپر محدب اور نیچے مجوف ہوتی ہیں؛ ایسی کوئی انحناء۔ (۲) نکیلی محراب جس کا ہر ضلع دوہرا منحنی ہو۔

**Ogee : (a)** جس میں دوہری انحناء پائی جائے؛ جس میں مسلسل دوہری انحناء پائی جائے؛ کگر دار؛ اوگی دار : شط دار؛ شط نما؛ اوگی نما۔

**Ogee arch : (n)** شط دار محراب : اوگی دار محراب۔

**Ogee doorway : (n)** شط دار محراب والا دروازہ۔

**Ogee moulding : (n)** مسلسل دوہری انحناؤں والا حاشیہ جس کی انحنائیں اوپر محدب اور نیچے مجوف ہوتی ہیں نیز دیکھنے میں انگریزی حرف (s) جیسی معلوم ہوتی ہیں۔

Ogee plane : (n) سانچہ بنانے والا جس کا تلاشط دار ہوتا ہے۔

Ogeed : (a) دیکھو Ogée (a)

Ogham/Ogam : (n) [OIr. 'Ogam Ogum.'] (۱) قدیم برطانوی اور آئری حروف تہجی : اوغام (جو بیس حروف پر مشتمل تھی)۔ (۲) ان حروف کا کتبہ : ان حروف کے لکھنے کا طریقہ یا ان کی لکھاوٹ۔ (۳) ان میں سے کوئی ایک حرف۔ (۴) قدیم آئرستانیوں کے بولنے کا ایک انداز یا لہجہ : قدیم آئرستانی لہجہ۔ (۵) توصیفی معنوں میں مثلاً Ogham alphabet -

Oghamic/Ogamic/Ogmic : (a) اوغامی : اوغامی حروف تہجی پر مشتمل : قدیم برطانوی اور آئرستانی حروف تہجی سے متعلق۔

Ogival : (a) [f. 'Ogive.'] نوکدار (گوتھک) محراب کی شکل کا: طاق رومی نما: طاق رومی کی خاصیت کا: جس میں نوکدار محراب ہو۔

Ogival : (n) خنجر، چھرے، تیر وغیرہ کا نوکدار سرا (جس کی نوک طاق رومی کی شکل کی ہو)۔

Ogival curve : (n) (ریاضیات) محرابی انحنا۔

Ogive : (n) [Fr. of unkn. origin.] (۱) گوتھک (Gothic) یا نوکدار محراب: طاق رومی۔ (۲) وتری آرائش جس میں خطوط محراب کے مرکز میں ایک دوسرے کو قطع کرتے ہیں۔ (۳) توصیفی معنوں میں Ogive window وغیرہ۔ (۴) (ریاضیات) محرابی ترسیم: طاق ترسیم۔

Ogived : (a) نوکدار محراب والا: شط دار: شط نما: طاق رومی جیسا۔

Ogle : (n) (۱) آنکھ : (عموماً جمع) آنکھیں۔ (۲) نگاہ شوق : چاہت کی نظر : نظر بازی : غمزہ: غمازی۔

Ogle : (v) (۱) گھورنا : نظر بازی کرنا: آنکھیں سینکنا: پرشوق یا مشتاق نگاہوں سے دیکھنا: نگاہ غلط انداز سے دیکھنا: غمازی کرنا۔ (۲) کسی پر نظر ڈالنا : دیکھنا۔

Ogler : (n) نظر باز: گھورنے والا: غماز۔

Ogling : (n) غمزہ : نگاہ غلط انداز : غمازی: نظر بازی : مشتاق نگاہوں سے دیکھنے کا عمل۔

Ogpu : (n) روسی خفیہ پولیس : آگپو۔

-Ography : (n) لاحقہ جو بطور اسم استعمال ہوتا ہے۔

Ogre : (n) [Fr.] (دیو مالا) دیو: آدم خور جن ہوّا: غول بیابانی: دیو پیکر یا دیو صفت انسان: آدم خور۔

Ogreish/Ogrish : (a) دیو سیرت: عفریت صورت: دیو پیکر: غول بیابانی جیسا۔

Ogreism : (n) عفریتیت۔

Ogress : (n) دیونی : چڑیل: ڈائن: بھتنی۔

Ogress : (n) (نقابت) توپ کے گولے کا نشان: گول سیاہ رنگ تمغہ۔

Ogygian : (a) [f.L. 'Ogygius.'] قبل تاریخی: نہایت قدیم: عتیق: ایتھنز یا بوتشیا کے دیو مالائی بادشاہ اوغیز (Ogyges) کا یا اس سے متعلق بہت پرانا: پرانے زمانے کا۔

Ogygian deluge : (n) ایک مشہور سیلاب جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ اوغیز (Ogyges) کے دور حکومت میں آیا تھا۔

Oh : (Interj.) [Var. of O- Fr. 'Oh,' L. 'Oh.'] لفظ فجائیہ: اف: آہ! ارے! واہ! ہائے! اہا! اخاہ۔

Oh : (n) لفظ "اف" بطور اسم: آہ۔

Oh : (v) آہ بھرنا : اف کرنا : آہا کہنا : آہا یا اخاہ! کہہ کر کر خوش آمدید یا مبارکباد دینا۔

Oh-oh : (v) دیکھو Oh (v)

Oh yes : سنو سنو! سنئیے! کسی اعلان سے پہلے عموماً تین بار (ہونے والے اعلان کو مکمل خاموش رہ کر بغور سننے کے لئے) کہا جاتا ہے۔

Ohm : (n) [f. George Simon 'Ohm', German Physicist (1787-1854).] (برقیات) اوم (اکائی) برقی مزاحمت کی اکائی۔

Ohm-ammeter : (n) برقی رو اور برقی مزاحمت کی پیمائش کا آلہ اوم پیما۔

Ohmad : (n) دیکھو Ohm

Ohmic : (a) برقی مزاحم کی اکائی (اوم) سے متعلق یا اس سے پیمائش کیا ہوا۔

Ohmmeter : (n) (برقیات) اوم پیما: برقی مزاحم پیما: اوم اکائیوں میں برقی مزاحمت ناپنے کا آلہ۔

Ohms law : (n) (برقیات) کلیہ اوم۔

**Oho** : (Interj.) [Combining O with ho (Int.)] لفظ فجائیه جس سے تعجب، خوشی، طنز و غیرہ ظاہر ھوتا ھے مثلاً اوھو! اخا! ہا! اہا اہا!

**Ohone** : (Int.) [Ir. 'Ochoin'.] اسکاٹستانی اور آئرستانی لفظ فجائیه جو افسوس ، ماتم وغیرہ کا اظہار کرتا ھے مثلاً افسوس! آہا! افوہ! ہائے!

**-Oid** : (suffix) [mod. L. '-oides'.] لاحقه : مشابہت کے معنی رکھتا ھے (اسمائے صفات کے بنانے میں کا م آتا ھے) ... کی شکل کا : ... نما : ... جیسا : ... مانند ۔

**-Oidal** : (a) لاحقه oid - لگانے کے بعد جب کوئی اسم بنتا ھو تو اس کی صفت بنانے کے لئے یه لاحقه کا کام دیتا ھے۔

**Oidium** : (n) [mod. L.] (نباتیات) ایك طفیلی کھمبی (سماروغ) کا نام جو پودوں کو نقصان پہنچاتی ھے۔

**Oidium tuckeri** : (n) (نباتیات) ایك قسم کی کھمبی جو انگور کی بیل کو نقصان پہنچاتی ھے یا اس سے ھونے والی بیماری (پودوں کی) : انگور کی پھپھوندی۔

**Oil** : (n) [ME. 'Oli (e), Oile.'] (۱) تیل: روغن۔ (۲) (عموماً جمع) روغنی رنگ۔ (۳) (عموماً جمع) مو م جامه ۔ (۴) (ابتداً عام طور پر) روغن زیتون۔ (۵) (آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کا عامیانه) اطلاع : خبر : امور واقع (خاص کر محاورے میں)۔

Almond oil : (n) روغن بادام۔

Animal oil : (n) جانوروں کے جسم سے نکالا ھوا تیل (مثلاً سانڈے کا تیل وغیرہ)۔

Cod-liver oil : کاڈ مچھلی کے جگر سے نکالا ھوا تیل : مچھلی کا تیل۔

Cottonseed oil : بنولے کا تیل: روغن کپاس۔

Dead oil : کولتار کی تقطیر سے حاصل ھونے والے مادوں یا تیلوں کے نام جو پانی سے زیادہ وزنی ھوتے ہیں۔

Dinkum oil : (n) (عامیانه) امور واقعه: اطلاع : خبر۔

Dippels animal oil : بارہ سنگھے کے سینگوں کو مقطر کر کے تیار کیا ھوا تیل جو دواؤں میں کام آتا ھے۔

Drying oil : وہ تیل جو ھوا لگنے سے آکسیجن جذب کر لیتے ہیں اور خشك ھوکر گاڑھے ھو جاتے ہیں۔

Essential oil : شفاف قابل تقطیر خصوصاً نباتی تیل (جو دواء عطریات اور کبھی کبھی) فنی کاموں میں استعمال ھوتے ہیں: (کیمیا) عطر۔

Fatty oils/Fixed - : (n) چکنے تیل (جن کی تقطیر تبخیر بغیر تجزیه کئے ھوئے ممکن نه ھو)۔

Hair oil : (n) بالوں میں لگانے کا تیل : کیش تیل: ہیر آئل ۔

Holy oil : (n) مذہبی یا متبرك رسوم کی ادائی میں استعمال کیا جانے والا تیل: پاك روغن جو کیتھولك فرقے میں نزع کے وقت یا بادشاھوں کی تاجپوشی کے وقت رسماً ملش کیا جاتا ھے۔

Linseed oil : (n) روغن السی: سنئی کے بیج کا تیل۔

Mineral oil : (n) معدنی تیل (یه ہائیڈروکاربن کے مخلوط ھوتے ہیں اور انہیں چمك پیدا کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے): مٹی کا تیل (جو جلانے کے کام آتا ھے)۔

Non-drying oils : (n) وہ تیل جن میں تخمیر ھوتی ھے یا جو ھوا لگنے سے ابلتے یا خمیر پیدا کرتے ہیں اور جنھیں چکنا کرنے ،چمکدار بنانے یا صابن سازی وغیرہ میں استعمال کیا جاتا ھے۔

Olive oil : (n) روغن زیتون: زیتون کا تیل۔

Strap-oil : (n) تسمے کی مار۔

Sweet oil : (n) دیکھو Olive oil

Synthetic oil : (n) (کیمیا) مصنوعی تیل ۔

To add (put) oil to the fire / flames etc. : آگ پر تیل چھڑکنا : اشتعال دینا : ابھارنا : غصه دلانا : اکسانا : جوش دلانا : بھڑکانا (غصے وغیرہ کا)۔

To burn the midnight oil : رات میں دیر تك مطالعه کرنا : مطالعۂ نیم شبی کرنا : راتوں کو جاگ کر پڑھنا یا کام کرنا۔

To pour oil upon the water , etc. : جوش کم کرنا : انتشار دور کرنا : غیظ و غضب کو ٹھنڈا کرنا : فرو کرنا : معاملے کو ہموار کرنا۔

To smell of oil : جانفشانی سے مطالعه کرنے کی نشانیوں کا حامل ھونا: مطالعۂ شب کے آثار ظاہر ھونا۔

کیا ہوا کپڑا؛ ترپال؛ موم جامہ؛ ہوا میں خشک ہو جانے والے تیلوں کی استر کاری سے تیار کیا ہوا کرمچ جو فرش، میز پوش وغیرہ کے کام آتا ہے۔

Oil-coat : (n) موم جامے کا کوٹ؛ آب روک (واٹر پروف) کوٹ؛ برساتی کوٹ۔

Oil-colour : (n) (عموماً جمع) روغنی رنگ : پینٹ (جو تیل میں رنگ کو پیس کر بنایا جاتا ہے)۔

Oil-cup : (n) (۱) (چکنا کرنے کے لئے) تیل رکھنے کی کٹوری (خواہ دستی خواہ مشین کے ساتھ جڑا ہوا اور خودکار طور پر کام کرتا ہوا)۔ (۲) تیل کی کٹوری (جس میں مالش کا تیل ہوتا ہے)۔

Oil-derrick : (n) تیل کا کنواں تلاش کرنے میں استعمال ہونے والی ایک کل جو بھاری بوجھ اٹھا سکتی ہے۔

Oil-drop : (n) (نباتیات) قطرۂ تیل۔

Oil-engine : (n) (انجینئرنگ) تیل انجن۔

Oil-field : (n) وہ علاقہ جہاں تیل کا کنواں ہو۔

Oil-fields : (n) (جغرافیہ) تیل کے چشمے۔

Oil-garden : (n) زیتون کا باغ جو تیل کے لئے لگایا گیا ہو۔

Oil-gas : (n) (کیمیا) تیل کی گیس۔

Oil-gauge/-gage : (n) تیل ناپنے کا آلہ : تیل پیما : تیل کی کثافت نوعی ناپنے کا پیمانہ۔

Oil-gilding : (n) السی کا تیل اور زرد رنگ کی تہ پر ورق طلا لگانا۔

Oil-gland : (n) تیل خارج کرنے والی گلٹی:( تشریح ، حیوانیات ) غدۂ روغن : (خاص کر) پرندوں کی دموں کے پاس کی وہ گلٹی جو تیل خارج کرتی ہے اور جس سے (چونچ کے ذریعہ) وہ اپنے پروں کو سنوارتے ہیں : وہ غدود جن میں روغن جمع ہوتا ہے۔

Oil-gold : (n) دیکھو Oil-gilding

Oil-gun : (n) تیل پچکاری۔

Oil-hole : (n) (مشین میں) تیل سوراخ؛ تیل ڈالنے کا سوراخ۔

Oil-meal : (n) السی کی پسی ہوئی کھلی جو مویشیوں کو کھلائی

To strike oil : (۱) (امریکا) تیل کے کنویں کا پتا لگانا ؛ مٹی کے تیل کی کان ہاتھ آنا؛ پیٹرولیم کا کنواں ہاتھ آنا۔ (۲) (مجازاً) تیزی سے دولت حاصل کرنے کے ذریعے تک پہنچ جانا؛ سونے کی چڑیا ہاتھ آنا ؛ دولت یا کامیابی حاصل ہونا۔

Volatile oil : (n) دیکھو Essential oil

Oil : (v) (۱) تیل ملنا؛ چکنا کرنا؛ تیل دینا۔ (۲) تیل بنا دینا (پگھلا کر) ؛ تیل بن جانا؛ (مکھن وغیرہ کو پگھلا کر) تیل (یا گھی) بنا دینا ( یا بن جانا)۔ (۳) (کسی چیز میں) تیل ڈالنا؛ تیل لگانا۔ (۳) (جہاز کا) تیل لینا؛ تیل کی سپلائی لینا ؛ تیل بھرنا یا بھروانا۔

To oil one : کسی کی مٹھی گرم کرنا؛ رشوت دینا۔

To oil ones hand (fist) : دیکھو The oil one

To oil ones tongue : خوشامدانہ لہجہ اختیار کرنا؛ خوشامد کرنا ؛ چاپلوسی کرنا۔

To oil the wheels : (۱) پہیوں کو چکنا کرنا۔ (۲) معاملات کو روبرو طے کرنا۔

Oil and vinegar : آگ پانی کا ساتھ؛ اجتماع ضدّین۔

Oil-bag : (n) (۱) جسم حیوانی میں روغن دار تھیلی یا غدّہ (جس میں روغن رہتا یا جس سے خارج ہوتا رہتا ہے)۔ (۲) دبا کر یا نچوڑ کر تیل نکالنے کا تھیلا۔ (۲) تیل رکھنے کا تھیلا۔

Oil-beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا جو چھیڑنے یا جگائے جانے پر ایک قسم کا روغنی سیّال خارج کرتا ہے ؛ تیلیا بھونرا۔

Oil-bird : (n) مختلف پرندوں کا نام جن سے تیل نکلتا ہے؛ خاص کر جنوبی امریکا اور Trinidad کا ایک شبگیر پرند جس کا تیل قیمتی ہوتا ہے۔

Oil-bush : (n) دھرے میں لگا ہوا ساکٹ (جس میں دھرا گھومتا ہے اور) جس میں تیل بھرا رہتا ہے۔

Oil-cake : (n) کھلی: کھلی کی ٹکیا۔

Oil-can/ -cellar : (n) (۱) تیل کا کپا یا کپی ؛ تیل رکھنے کا برتن؛ تیل جمع رکھنے کی ٹنکی۔ (۲) کسی مشین میں تیل کی ٹنکی؛ تیل کپی۔

Oil-cloth : (n) روغنی کپڑا؛ اب روک بنانے کے لئے تیل کے ذریعہ تیار

جاتی ہے۔

**Oil-mill : (n)** کولہو : تیل پیلنے کی مشین: تیل کا کارخانہ جہاں مشینوں کے ذریعہ تیل نکلتا ہے۔

**Oil-nut : (n)** مختلف بیج (گری یا مغز دار پھلوں) یا بڑے بیجوں کا نام جن سے تیل نکلتا ہے: تلہن: وہ بیج جن سے تیل نکلتا ہے: نیز وہ پودے جن سے یہ بیج پیدا ہوتے ہیں مثلاً ارنڈی وغیرہ۔

**Oil of vitriol : (n)** (کیمیا) گاڑھا گندھک کا تیزاب۔

**Oil-paint : (n)** دیکھو Oil-colour

**Oil-painting : (n)** (۱) روغنی رنگوں کی مصوری: روغن تصویر کشی: روغنی مصوری کا فن۔ (۲) روغنی تصویر :روغنی مصوری کا نمونہ۔

**Oil-palm : (n)** نخل کی وہ قسم جس سے تیل حاصل ہوتا ہے۔

**Oil-paper : (n)** روغنی کاغذ : تیل لگا کر آب روک یا شفاف (ایسا کہ آر پار نظر آئے) بنایا ہوا کاغذ۔

**Oil-press : (n)** میوے، بیج وغیرہ سے تیل نکالنے کا آلہ یا مشین: کولہو۔

**Oil-presser : (n)** دیکھو Oil-press

**Oil-pump : (n)** (میکانیات) تیل پمپ۔

**Oil-sand : (n)** تیل پیدا کرنے والی ریتیلی چٹان کی پرت : ریتیلی چٹان کی وہ پرت جس سے تیل نکلتا ہے۔

**Oil-seed : (n)** تخم روغنی : تیل کے بیج: تلہن ( وہ بیج جن سے تیل نکلتا ہے مثلاً سرسوں، السی وغیرہ)۔

**Oil-shark : (n)** شارک مچھلی کی کوئی بھی قسم جن سے تیل حاصل ہوتا ہے: خصوصاً کیلیفورنیا کی Galeorhinus - ZyOpterus

**Oil-sheet : (n)** روغنی کاغذ یا کپڑے کا بڑا ٹکڑا: موم جامہ۔

**Oil-spring : (n)** معدنی تیل کا چشمہ۔

**Oil-stock : (n)** (کلیسائی) روغن پاک رکھنے کا برتن۔

**Oil-stone : (n)** (ارضیات) تیل سِلی: روغنی پتھر : چکنا پتھر (جو سان کا کام دیتا ہے)۔

**Oil-test : (n)** آزمائش یا تدبیر جس کے ذریعہ تیلوں کے نقطۂ تجلی، نقطۂ سوزش، چکناہٹ وغیرہ کو معلوم کیا جاتا ہے۔

**Oil-tester : (n)** تیلوں کی سوزش، چکناہٹ وغیرہ کو معلوم کرنے کا آلہ۔

**Oil-tree : (n)** وہ درخت جن سے تیل حاصل ہوتا ہے (مثلاً ارنڈی، ایلوپی، مہوا وغیرہ)۔

**Oiled : (a)** (۱) تیل سے چکنا کیا ہوا: تیل لگا یا ہوا۔ (۲) تیل میں ڈبویا ہوا، پیسا ہوا یا محفوظ کیا ہوا۔ (۳) روغن دار کیا ہوا: موم جامہ کیا ہوا: روغنی بنایا ہوا (مثلاً کپڑا)۔ (۳) پگھلا کر تیل بنایا ہوا۔ (۵) شراب پئے ہوئے : مخمور: نشے میں (عامیانہ)۔

**Oiler : (n)** (۱) تیل مالش کرنے والا : تیل لگا کر پہیوں کو چکنا کرنے والا: تیل دینے والا: تیل کی کپی : تیل دینے کا آلہ۔ (۲) (مکھن وغیرہ) کو پگھلا کر تیل (گھی) بنانے والا۔ (۳) (مجازاً) خوشامدی: چاپلوس : روغن قاز ملنے والا۔ (۴) تیل لینے والا یا تیل سے چلنے والا (جہاز)۔

**Oilery : (n)** تیل فروشی: تیل فروش کی دکان یا اس کا ذخیرہ : تیلی کا پیشہ۔

**Oilily : (adv)** چکناہٹ کے ساتھ: خوشامد سے: چاپلوسی سے۔

**Oiliness : (n)** چکناہٹ : خوشامدی پن سے۔

**Oiling ring : (n)** (انجینیئرنگ) تیل پلا حلقہ : تیل پلانے والا حلقہ۔

**Oilless : (a)** بے روغن : جس میں تیل نہ ہو یا جس سے تیل نہ نکلتا ہو: جو تیل لگا کر چکنا کیا ہوا نہ ہو : جسے تیل سے چکنا کرنے کی ضرورت نہ ہو۔

**Oillet : (n) [OFr. 'Oillet.']** دیکھو Oeillet

**Oilman : (n)** (۱) روغن فروش : تیلی : تیل پلیلنے یا بیچنے والا۔ (۲) مشینوں میں تیل دینے والا: آئل مین۔

**Oilskin : (n)** (۱) موم جامہ: تیل کے ذریعہ واٹر پروف بنایا ہوا کپڑا۔ (۲) ایسے کپڑے کی بنی ہوئی پوشاک۔

**Oilstone : (n)** سان پر تیز کرنا : تیل سلی پر رگڑ کر تیز کرنا۔

**Oily : (a)** (۱) روغنی : تیل سے چکنا کیا ہوا: چرب: تیل جیسا : تیل میں بھیگا ہوا : تیل میں ڈوبا ہوا: روغن دار : تیل لگایا ہوا: تیل سے چکنا کیا ہوا۔ (۲) (مجازاً) خوشامدی: چاپلوس: چکنی چپڑی باتیں کرنے والا: عیار: چلتا

ہوا؛ ناقابل اعتبار؛ پھسل جانے والا۔

Oily grain : (n) تل ؛ کُنجد۔

Oino - : دیکھو -Oeno

Oinology : (n) (کیمیا) خمریات؛ علم مے۔

Ointment : (n) [ OFr 'Oignement.' ] جلد پر لگانے کی چکنی دوا یا لیپ ؛ ضماد؛ مرہم ؛ روغن؛ مالش کی دوا۔

Oireachtas : (n) [ Ir. ] آئرستان کی فری اسٹیٹ کی مجلس وضع قوانین ۔

O. K. : (ابتداءً امریکا) البانیہ کے قریب ایک مقام- Old kinder-hook- کے نام کے ابتدائی حروف جو ڈیمو کریٹک پارٹی کے امیدوار مارٹن وان برن کی جائے پیدائش تھی اور جسے پہلے بطور نعرہ استعمال کیا جاتا تھا اور اب اسے منظوری ، رضامندی وغیرہ کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور Oll Korrect (All Correct) سب ٹھیک ہے کا قائم مقام تصور کیا جاتا ہے۔

Oka/Oke : (n) [ Turk . 'Okka.' ] ترکی اور مصری پیمانۂ وزن؛ اوکّا؛ اوقیہ (جو پونے تین انگریزی پونڈ کے برابر ہوتا ہے) ؛ نیز پیمائش کا ایک ظرف ( جو ایک چوتھائی یا ربع گیلن کا دو تہائی ہوتا ہے )۔

Okapi : (n) [ Mbuba ( congs)- ] سنہ ۱۹۰۰ء میں سرہری جانسٹن کا دریافت کیا ہوا مرکزی افریقہ کا ایک جگالی کرنے والا جانور جس کے جسم کے کچھ حصوں پر چمکیلی دھاریاں ہوتی ہیں اور بعض باتوں میں زراف، ہرن اور زیبرا سے مماثلت رکھتا ہے؛ (حیوانیات) افریقی زراف؛ اوکافہ۔

Okay : دیکھو : O. K.

Okenite : (n) [ f. lorenz ' Oken.'] (معدنیات) چونے کا آبدار سلیکیٹ جو سفیدی مائل نیم شفاف ہوتا ہے؛ اس سلیکیٹ سے بنی ایک ریشہ دار معدنی چیز۔

Okimono : (n) [ Japanese. ] جاپانیوں کا ایک منقّش زیور۔

Okro/Okra : (n) (نباتیات) بامیہ؛ بھنڈی۔

-ol : (suffix) (۱) (کیمیا) الکحل کے مرکبات کے ناموں میں آتا ہے۔ (۲) روغن کے معنی دیتا ہے۔

Ola : (n) Olla متبادل بمعنی برگِ نخل؛ تاڑ کا پتا (جو لکھنے کے لئے ہو)؛ اس پر لکھی ہوئی دستاویز۔

Olacaceae : (n) گرم ملکوں کے درختوں اور جھاڑیوں کی ایک قسم جس کے پتے غیر مرکب، یک خلیوی، بیضہ دان والے ننھے پھول اور ایک بیج والے پھل ہوتے ہیں۔

Olacaceous : (a) گرم ملکوں کے درختوں اور جھاڑیوں Olacaciae کے سلسلے سے متعلق۔

Olam : (n) [ Heb .] مدت مدید؛ یک عمر؛ ایک طویل مدت؛ وسیع مدت۔

Olax : (n) [ L. L. ] سدابہار درختوں اور جھاڑیوں کی ایک نوع جو ایشیاء افریقہ اور آسٹریلیا کے گرم خطوں میں پائی جاتی ہے (اس کی پتیاں دوہری اور پھول ننھے خوشبودار ہوتے ہیں جن میں تین حامل زر ہوتے ہیں۔

Old : (a) [OE. 'ald.'] (۱) بوڑھا ؛سال خوردہ ؛عمر رسیدہ؛سن رسیدہ ؛ معمر؛ پیر؛ دیرینہ سال۔ (۲) ضعیف؛ پرانا؛ تجربہ کار؛ گرگ باراں دیدہ؛ خرّانٹ؛ سرد و گرم چشیدہ ؛ پختہ مغز؛ ماہر۔ (۳) پرانا؛ فرسودہ؛ بوسیدہ؛ ازکار رفتہ ؛ خوب استعمال کیا ہوا؛ گھسا پٹا۔ (۴) قدیم؛ پرانا؛ عہد قدیم کا؛ ابتدائی؛ بدوی فطرت کا؛ ماضی بعید کا۔ (۵) مشتاق؛ پکّا۔ (۶) سالہ ؛ برس کا؛ سال کا؛ دن کا؛ ماہ کا؛ (مثلاً Four years old = چار سالہ، چار برس کا)۔ (۷) دقیانوسی؛ باوا آدم کے وقت کا؛ فرسودہ ؛ متروک۔ (۸) (بول چال) بڑا؛ کثیر؛ بہت؛ بے انتہا؛ بہ افراط؛ قابل احترام؛ عظیم الشان (good, grand, right وغیرہ کے بعد استعمال ہوتا ہے)۔ (۹) میکانیکی طور پر اس کا اطلاق بہت زیادہ پاور کے چشموں یا شیشوں پر ہوتا ہے۔ (۱۰) بہت پہلے کا بنایا یا تشکیل دیا ہوا؛ (شاعری) عنصری؛ ابتدائی؛ اصلی؛ ازلی۔ (۱۱) بہت زمانے سے جانا پہچانا ہوا۔ (۱۲) ابتدائی زمانے کا؛ زندگی کے ابتدائی سالوں کا۔ (۱۳) پہلے کا؛ پہلا؛ اول؛ اولین (وقت یا وقوع کے لحاظ سے)۔ (۱۴) بہت زمانے سے مشہور ؛ پرانے زمانے سے آباد یا بسا ہوا (ملک، شہر وغیرہ)۔ (۱۰) برا؛ شیطان صفت (مزاحاً بڑے لوگوں کے ناموں کے ساتھ آتا ہے)۔

My old bones : مجھ سا ضعیف آدمی۔

My old man : (روز مرہ) خاوند؛ شوہر۔

My old woman : (روز مرہ) بیوی۔

My old standing : قدیم ؛ دیرینہ۔

The good old times : قدیم زمانہ؛ قدیم رسم و رواج۔

The old country/Old home : (۱) نو آبادیوں کے لوگ اپنے اصلی وطن کو کہتے ہیں۔ (۲) برطانیہ

عظمیٰ : گریٹ بریٹین۔

The old Dominion : (۱) امریکا کے لوگ ورجینیا (Vergina) کو کہتے ہیں ۔ (۲) انگلستان یا برطانیۂ عظمیٰ سے باہر کے ممالك جو انگریزی تاج کے زیرنگیں تھے۔

The old Hundredth : ایك مناجات۔

The old man : (عیسوی دینیات) انسان کی اصلی فطرت (جو معصیت پر مبنی ہے)۔

The old one/The old gentle man : (عامیانه) شیطان: ابلیس۔

To have a fine, good, high and old times : (عامیانه) لطف اٹھانا؛ حظ اٹھانا؛ عیش منانا۔

Young and old : چھوٹے بڑے سب؛ ہر پیر و جواں : ہر شخص۔

Old : (n) (۱) (جمع) بوڑھے لوگ؛ ضعیف العمر افراد۔ (۲) (جمع) د و سال سے زیادہ اور چار سال سے کم پرانی ہاپ (ایك قسم کی بیل جس کے مخروطی پھل شرابوں میں تلخی لانے کے کام آتے ہیں)۔ (۳) دور قدیم؛ زمانۂ قدیم؛ عہد عتیق۔

The old : (۱) بوڑھے : ضعیف العمر لوگ۔ (۲) قدیم شے یا اشیاء۔

Old age : (n) ضعیفی؛ کبر سنی؛ معمری : بڑھاپا۔

Old age pension : وہ وظیفه جو ٦٥ سے ٧٠ سال تك کے بوڑھوں کو ملتا ہے۔

Old and young : (n) بوڑھے جوان سب : ہر پیر و جواں؛ ہر شخص۔

Old bachelor : (n) دیرینه مجرد؛ پکّا مجرد؛ جنم کنوارا۔

Old bird : (n) تجربه کار : گرگ باراں دیدہ؛ (خاص کر) تجربه کار یا ماہر چور۔

Old boy : (n) کسی مدرسے کا سابق طالب علم (جمع) ابنائے قدیم۔

Old boy/-chap/-fellow : (خطاب کے موقع پر) یار؛ دوست۔

Old Christmas day : (n) پرانے انگریزی کیلنڈر کے مطابق منایا جانے والا کرسمس جب نئے سال کا آغاز ٢٥, مارچ سے ہوتا ہے۔

Old-clothes : (n) پھٹے پرانے کپڑے۔

Old-clothe sman : (n) پھٹے پرانے یا استعمال کئے ہوئے کپڑے بیچنے والا۔

Old-clothes shop : (n) وہ دکان جہاں پرانے یا استعمال کئے ہوئے کپڑے بکتے ہیں؛ پرانے کپڑوں کی دکان۔

Old-comedy : (n) قدیم کامیڈی؛ یونانی کامیڈی کی تاریخی تقسیم جس کے مطابق قدیم کامیڈی میں زیادہ تر سیاسی سوانگ بھرے جاتے ہیں۔

Old-countries : (n) قدیم ممالك؛ مذہب اور متمدن ممالك؛ ترقی یافته ممالك۔

Old dragon : (n) خزانے کا محافظ سانپ؛ اژدہا؛ (مجازاً) خزانے یا عصمت کا محافظ؛ لڑکیوں کی نگراں عورت۔

Old enemy/-adversary : (n) پرانا دشمن؛ پرانا حریف : شیطان: ابلیس۔

Old England/-France/-Spain : (تاریخ) امریکی نو آبادی بننے سے پہلے کا انگلستان، فرانس، اسپین۔

Old ewe disease : (n) حامله بھیڑوں کی ایك بیماری جوکاربوہائیڈریٹ کی کمی کے باعث ہوتی ہے اور جس میں سستی، چکراور موت ہوا کرتی ہے؛ یه عموماً ان بھیڑوں کو ہوا کرتی ہے جن کے پیٹ میں دو تین بچے ہوتے ہیں۔

Old-fangled : (a) [ after ' new-fangled.'] (۱) قدیم؛ سال خوردہ؛ قدیم وضع کا (به لحاظ صورت یا سیرت)۔ (۲) پرانے طریقوں سے چپکا ہوا؛ قدامت پسند؛ دقیانوس۔ (۳) (بول چال) سیانا؛ قبل از وقت اپنے بڑوں کا سا طور طریق رکھنے والا؛ چتر : چوکس۔

Old-fangledness : (n) دقیانوسیت؛ قدامت پسندی؛ پرانی وضع کا ہونا۔

Old fashion : (n) پرانی روشنی : قدیم وضع۔

Old-fashioned : (a) دیکھو Old fangled

Old-fashionedness : (n) قدامت؛ قدامت پرستی۔

Old-gentleman : (n) (عامیانه) شیطان؛ ابلیس۔

Old girl : (n) کسی مدرسے کی سابق طالبه؛ اولڈ گرل۔

Old glory : (n) ستارے اور آڑی پٹیاں (امریکا کا قومی نشان) ۔

Old gold : (n) پھیکا سنہرا رنگ۔

Old hand : (n) (۱) مشاق: تجربہ کار: کار آزمودہ: کارواں: کارکردہ۔ (۲) مجرم : سزا یافتہ: جو سزا کاٹ چکا ہو۔

Old Harry/ -Nick/ -Scratch : (عامیانہ) شیطان: ابلیس۔

Old hat : (n) پرانی: فرسودہ: متروک: غیر مروجہ شے۔

Old head on young shoulders : جوانی میں بوڑھوں کی سی دانشمندی۔

Old lady of threadneedle street : (n) بنک آف انگلینڈ۔

Old London/ -Paris : قدیم لندن، پیرس یا اس کے آثار باقیہ۔

Old maid : (n) (۱) بوڑھی کنواری۔ (۲) با اصول اور بے چین طبیعت کا شخص۔ (۲) ایک قسم کا گھونگا۔ (۳) تاش کا ایک کھیل۔

Old-maidish/-maidenish/-miadeny : (a) بوڑھی کنواریوں کا سا۔

Old-maidery/-maidism : (n) بوڑھی کنواریوں کے عادات و خصائل۔

Old man : (n) (۱) بوڑھا آدمی: بڑے میاں: شوہر: باپ۔(۲) (دینیات) غیر ہدایت یافتہ فطرت انسانی: گمراہ فطرت انسانی ۔ (۳) جمائکا کا ایک پرند: کگّو : (جو کوئل جیسا اور خوش آواز ہوتا ہے)۔ (۴) (آسٹریلیا) بوڑھا کنگارو (نر)۔ (۵) جنوبی یورپ میں ہونے والی ایک قسم کی خوشبودار جھاڑی کا نام جو پہلے دواؤں میں کام آتی تھی(اس کی پتیاں بالوں کی طرح سفید ہوتی ہیں)۔ (۶) (معدنیات) پرانی کان: کان کا وہ حصہ جو بہت دنوں سے چھوڑا ہوا ہو: نیز وہ ڈھیر یا تو دہ جس میں خام دھات موجود نہ ہو۔ (۷) (بحری عامیانہ) جہاز کا کپتان۔ (۸) تسمہ پا: وہ شخص جو بلا بن کر پیچھے پڑ جائے۔

Old man of the sea : (n) تسمہ پا: وہ شخص جو بلا بن کر پیچھے پڑ جائے۔

Old man's beard : (n) ایک قسم کا طفیلی پودا: ایک قسم کی کائی ۔ (۲) ایک قسم کی جھاڑی دار جنگلی بیل جو راہ میں لٹکتی جھولتی رہتی ہے ۔ (۳) ایک قسم کا پودا۔ (۴) Compositae نوع کی جنوبی یورپ کی ایک خوشبودار جھاڑی جس کی پتیاں بالوں کی طرح سفید ہوتی ہیں ۔

Old Masters : (n) (۱) مصوری کے قدیم اساتذہ۔ (۲) ان اساتذہ کی تصویر۔ (۳) رائل اکاڈمی کی نمائش جو سردی کے موسم میں ہوتی ہے۔

Old May-day/-Michaelmas- : (n) پرانے انگریزی کیلنڈر کے مطابق منائے جانے والے عیسائی تیوہار جب نئے سال کا آغاز ۲۵ ر مارچ سے ہوتا تھا۔

Old school tie : (n) مخصوص وضع کی نکٹائی جو پہلے کسی خاص (سرکاری) اسکول کے اراکین پہنتے تھے اور جو خیال و عمل کے ایک روایتی انداز سے انتہائی وفاداری ظاہر کرنے کے لئے علامت کے طور پر استعمال کی جاتی تھی۔

Old serpent : (n) دیکھو Old dragon

Old squaw : (n) ایک قسم کی لمبی دم والی بط یا مرغابی۔

Old style : (a) طرز قدیم کا: قدیم وضع کا: پرانے فیشن کا: قدیم: سال خوردہ: دقیانوسی: قدامت پسند: دقیانوس۔

Old style : (n) طرز قدیم: تاریخیں لکھنے کا ایک طریقہ : خصوصاً قدیم انگریزی تقویم (کیلنڈر) جس کے مطابق سال کا آغاز ۲۵ /مارچ سے ہوتا تھا (اسے یونان کے پوپ گریگوری سیزدہم نے ۱۵۸۲ء میں طرز نو بخشا جس کے مطابق یکم جنوری سے سال کا آغاز مانا گیا مگر انگلستان طرز قدیم ہی پر قائم رہا: انگلستان اور اسکاتستان نے اس طرز کو ۱۷۵۱ء میں ایک قانون پاس کر کے ۱۷۵۲ء سے اختیار کیا جو اب تک رائج ہے۔

Old testament : (n) (دینیات) عہد نامۂ عتیق: توریت۔

Old time/-times : (a) (۱) اگلے وقتوں کا: پرانے زمانے کا: قدیم: کہنہ: دقیانوسی : پرانا۔ (۲) تجربہ کار : کار آزمودہ: ماہر: مشاق۔

Old-timer : (n) (۱) (خاص کر امریکا) مشاق : تجربہ کار: ماہر: کار آزمودہ : بوڑھا: معمر: سن رسیدہ شخص۔ (۲) پرانی وضع کی چیز : قدیم شے : پرانے زمانے کی چیز۔

Old tom : (n) ایک قسم کی تیز جن (شراب جو اناج سے کشید ہوتی ہے)۔

Old wife/Old-wife : (n) (۱) (تحقیراً) بڑھیا: بوڑھی عورت۔ (۲) ایک قسم کی لمبی دم والی بط یا مرغابی۔ (۳) مختلف قسم کی مچھلیوں کے نام۔

Old wine : (n) پرانی شراب: شراب کہنہ : بادۂ کہن۔

Old wives fable/-story/-tale : (n) معمولی قصے کہانیاں جو بوڑھی عورتیں سنایا کرتی ہیں۔

Old woman : (n) (۱) بوڑھی عورت؛ ضعیفہ۔ (۲) وہمی شخص : ذرا سی بات میں گھبرا جانے والا؛ ڈرپوک آدمی؛ زنان منتری۔ (۳) بیبی ؛ ماں (بازاری)۔ (۴) دودکش کا ڈھکنا یا قبہ نما ٹوپ۔

Old-womanish/-Womanishly : (a) وہمی پن کا؛ بزدلانہ ؛ بوڑھیوں کا سا؛ وہمی؛ ڈرپوک ؛ بز دل۔

Old-womanishness/-Womanliness : (n) بزدلی؛ بوڑھیوں کا سا وہمی پن۔

Old-womanly : (a) وہمی ڈرپوک؛ بزدل؛ بوڑھیوں کا سا۔

Old woman's fable/-tale/-story : دیکھو Old wives fable

Old -world : (a) (۱) عہد عتیق کا؛ پرانے زمانے کا؛ قدیم؛ پرانے زمانے کی خصوصیت کا حامل؛ پرانی وضع کا؛ دلکش؛ دلفریب۔ (۲) غیر امریکی؛ پرانی دنیا کا ۰ برّ قدیم کا؛ زمین کے نیم مشرقی کرّے کا؛ یورپی ؛ ایشیائی؛ یوریشیائی۔

Old world : (n) زمین کا مشرقی نیم کُرّہ؛ پرانی دنیا؛ برّ قدیم؛ نصف کرّہ مشرقی؛ خاص کر یورپ، ایشیا، وغیرہ جو امریکا کی دریافت سے قبل مشہور تھے۔

Olden : (a) پرانا؛ قدیم؛ کہنہ؛ دیرینہ؛ عہد رفتہ کا؛ قدیم زمانے کا۔

Olden : (v) (۱) بوڑھا کرنا؛ ضعیف کرنا۔ (۲) بوڑھا ہونا ؛ ضعیف ہونا۔

Older : (a) نسبتاً زیادہ بوڑھا؛ زیادہ چھپانا؛ زیادہ کہن سال۔

Oldest : (a) معمر ترین؛ سب سے زیادہ بوڑھا؛ سب سے زیادہ کہن سال؛ سب سے پہلے کا؛ سب سے زیادہ پرانا۔

Oldest profession : (n) عصمت فروشی؛ عزت فروشی؛ رنڈی پن؛ بیسوا پن ؛ قحبہ پن؛ اپنی قابلیت وغیرہ کا غلط استعمال کرنا۔

Oldish : (a) پرانا سا؛ کسی قدر پرانا۔

Oldness : (n) بڑھاپا ؛ کہن سالی؛ ضعیف العمری ؛ قدامت ؛ کہنگی؛ پرانا پن۔

Oldster : (a) بڑا ؛ پختہ عمر شخص؛ (خاص کر) جہاز کا وہ افسر جو اس میں چار سال رہ چکا ہو۔

Ole : (interj.) [ Sp. 'f. Arab. wallah.'] واہ! بہت خوب! واللہ! شاباش! (اچھی کارکردگی کے موقع پر شاباشی دینے کے لئے استعمال ہوتا ھے)۔

Ole -/Oleo -/Olei- : (Comb.) [ L. 'Olei , f .'Oleum.'] جزو ترکیبی بمعنی روغن؛ تیل۔

Olea : (n) [ mod. L. ] درختوں کی ایک جنس جن کے پھلوں سے تیل حاصل ہوتا ھے ؛ زیتون ؛ (نباتیات) جنس زیتون۔

Olea : Oleum کی جمع۔

Olea cuspidate : (n) (نباتیات) زیتون ہندی۔

Olea Europa : (n) (نباتیات) زیتون۔

Oleacea : (n) گوم خطوں کے درختوں اور جھاڑیوں کی اس جنس کانام جس میں زیتون بھی شامل ھے؛ (نباتیات) زیتون ۔

Oleaceous : (a) Oleacea کی جنس کا؛ (نباتیات) زیتونی۔

Oleaginous : (a) (۱) جس میں تیل یا تیل کی خاصیت موجود ہو ؛ روغنی ؛ روغن دار؛ تیل جیسا؛ چکنا؛ چربی دار۔ (۲) جس سے تیل نکلتا ہو۔

Oleaginousness : (n) روغنیت؛ چکنائی؛ چکناہٹ؛ روغن داری۔

Oleander : (n) [ med. L. ] ایک سدا بہار زہریلی بوٹی جو بحر روم کے ساحل پر پائی جاتی ھے؛ اولینڈر؛ کنیر؛ خر زہرہ؛ کنیر کا درخت۔

Oleanderine : (n) (کیمیا) اولینڈر سے تیار کیا ہوا ایک زرد ، زہریلا اور تلخ القلائڈ۔

Oleaster : (n) (۱) عتمہ؛ جنگلی زیتون؛ خودرو زیتون۔ (۲) ایک زرد رنگ کے خوشبودار پھولوں کا پودا جو زیتون سے مشابہ ہوتا ھے (اس کے پھل سرخی مائل ہوتے ہیں جن کو کھایا نہیں جاتا)۔

Oleate : (n) (کیمیا و دوا سازی) Oleic acid کا ایک نمک؛ نیز اس کا اطلاق دوا سازی میں اس مرکب پر ھوتا ھے جو اس نمک میں القلائڈ یا میٹلک اکسائڈ یا نمکیات کو حل کر کے تیار کیا جاتا ھے۔

Olecranal/ -nial/ -nian : (a) زجی؛ کہنی کی ہڈی کے ابھار سے متعلق۔

Olecranon : (n) [Gr. ] : (تشریح ، حیوانیات) زج؛ کہنی کا ابھار یا نوک

کلائی کی بچلی ہڈی کے اوپرکی سرے کا ابھار جو کہنی پر نمایاں ہوتا ھے۔

Fossa olecranon : (تشریح) خضرۂ زُ جی۔

Olecranon process : (n) (حیوانیات) زج؛ زائدۂ زجی۔

Olefiant : (a) [ Fr. 'Olefiant.'] (کیمیا) روغن ساز؛ Ethylene کا ابتدائی نام جسے کلورین میں ملا کر ایک روغنی سیال تیار کیا جاتا ھے جسے Dutch oil یا Dutch liquid بھی کہتے ہیں۔

Olefiant gas : (n) روغن ساز گیس۔

Olefine/Olefin : (n) روغن ساز گیس یا ایتھیلین کے ہم رشتہ ہائڈرو کاربنس کا سلسلہ جس کا عام فارمولا Cn H2n ھے اور جو کلورین اور برومین کے ساتھ مل کر Dutch liquid (دیکھئے ماقبل) کے مماثل روغنی ڈائی کلورائڈس اور ڈائی برومائڈس تیار کرتے ہیں؛ نیز توصیفی معنوں میں۔

Olefine series : (n) دیکھو Ole fine

Oleic : (a) [ f. L. 'Oleum .' ] (کیمیا) روغنی؛ تیل کا؛ تیل سے متعلق؛ تیل سے نکالا ہوا؛ خاص کر Oleic acid-

Oleic acid : (n) (۱) (کیمیا) تیل کا تیزاب؛ روغنی ترشہ؛ ترشۂ روغن ؛ چربی کے تیزابوں میں سے ایک جو بیشتر چربیوں میں پایا جاتا ھے اور بیشتر صابنوں کے جزو ترکیبی یں شامل کیا جاتا ھے اسے Elaic acid بھی کہتے ہیں۔
(۲) (جمع) تیزابوں کا وہ سلسلہ جن میں سے ایک یہ بھی ھے۔

Oleic ether : (n) ہائڈرو کاربن اجزائے مستقل کے روغنی ترشے کے نمکوں کا نام؛ خاص کر ایتھائل کا نمک $(C_{18}H_{33}(C_2H_5)O_2)$ -

Oleiculture : (n) زیتون کی کاشت اور اس کی فروخت؛ کشت زیتون۔

Oleiferous/ -erron/Oliferous : تیل دینے والا (اناج) : جس سے تیل نکلتا ہو؛ تلہن۔

Olein : (n) [Fr. 'Oleine. ] (۱) (کیمیا) 6 ڈگری سینٹی گریڈ پر ٹھوس ہو جانے والے اور بے رنگ روغنی سیال کی صورت میں پائے جانے والے ایک قدرتی روغن گلیسرائیل کا سہ نمکی مرکب $(C_3H_5(C_{18}H_{33}O_2)_3)$ ؛ اولین ؛ اسے Elein بھی کہتے ہیں؛ (جمع میں) عام طور پر اس کا اطلاق روغنی ترشے کے گلیسر ائڈس یا گلیسرائل

کے نمکوں پر ہوتا ھے۔ (۲) کوئی بھی سیال روغن جو نیم جامد تیلوں کو نچوڑ کر حاصل کیا گیا ہو۔

Oleo : (n) (۱) (خاص کر امریکا) مصنوعی مکھن (جو گائے کی چربی اور مکھن کو ملا کر بنایا جاتا ھے)۔
(۲) Oleograph کا مخفف۔ (۳) ضرب روک پرزہ یا تدبیر۔ (۴) ٹیلی ویژن کے کسی سین کا پس منظر۔

Oleo - : (Comb) سابقہ بمعنی تیل کا ؛ روغنی۔

Oleo-margarine : (n) روغنی مکھن؛ مصنوعی مکھن ( جو گائے کی چربی اور مکھن کو ملا کر بنایا جاتا ھے)؛ ایک شحمی مادہ جو گائے کی چربی سے نکلتا ھے اور Margarine کا جزو ھے۔

Oleo-meter : (n) تیل پیما؛ روغنی سنج؛ روغن پیما (جس سے تیل کی کثافت وغیرہ ناپی جاتی ھے)۔

Oleo-oil : (n) روغن شحم؛ چربی کا تیل۔

Oleo refractometer : (n) : تحلیل کر کے تیلوں کی کثافت ناپنے کا آلہ ؛ کثافت پیما۔

Oleocalcareous : (a) چونے اور تیل کے مخلوط کا حامل یا اس پر مشتمل ؛ جس میں چونے اور تیل کا مخلوط ہو۔

Oleocyst : (n) (حیوانیات) روغن انبان۔

Oleoduct : (n) [ after ' aqueduct.'] (تیل کے چشمے یا کنویں سے) تیل لے جانے والی نالی؛ تیل کی نالی یا تیل کا پائپ۔

Oleograph : (n) روغنی تصویر۔

Oleogrphic : (a) روغنی تصویر کا یا اس سے متعلق۔

Oleography : (n) روغنی مصوری؛ روغنی رنگوں کی مصوری۔

Oleoptene : (n) دیکھو Elaeoptene

Oleoresin : (n) روغنی رال یا گوند ؛ روغن بلسان ؛ روغن بروزہ ؛ تیل اور مصنوعی رال کا مخلوط ۔

Oleoresinous : (a) روغنی رال یا گوند سے متعلق؛ جس میں روغنی رال ہو۔

Oleosome : (n) (نباتیات) روغنی جسم۔

Oleoyl : (n) روغنی ترشے کا جز و مستقل $(C_{17}H_{33}CO)$ -

Oleraceous : (a) (نباتیات) ساگی : سبزی کا: ساگ یا سبزی کی خاصیت والا: ساگ یا سبزی سے حاصل کیا ہوا۔

Olericulture : (n) (نباتیات) سبزی کاشت: ترکاری کاشت: سبزیوں کی کاشت اور فروخت۔

Olericulturist : (n) سبزیوں کی کاشت کرنے والا یا اس کا ماہر۔

Oleum : (n) [ L. ] (۱) روغن: تیل۔ (۲) اولیم: تیز گندھک کا تیزاب۔

Olfaction : (n) [ f. L 'Olfactus. '] (عضویات) شامّہ: قوت شامّہ: سونگھنے کی قوت: سونگھنا : حس شامّہ۔

Olfactive : (a) حس شامّہ کے متعلق: سونگھنے کا: (عضویات) شمیہ۔

Olafactive imagery : (n) (نفسیات) مُخیلّۂ شمیہ۔

Olfactology : (n) شامّیات: شامّہ یا حس شامّہ کا سائنسی مطالعہ۔

Olfactometer : (n) حس شامّہ کی تیزی ناپنے کا آلہ : شامّہ پیما : بو پیما۔

Olfactometric : (n) بو پیمائی سے متعلق۔

Olfactometry : (n) (کیمیا) بو پیمائی۔

Olfactorily : (adv.) شامّہ یاحس شامّہ سے متعلق ہو کر۔

Olfactory : (a) حس شامّہ سے متعلق : قوت شامّہ کا: سونگھنے کا : سونگھنے سے متعلق : (عضویات) شمّی۔

Olfactory : (n) سونگھنے والا عضو: ناک: بینی: عضو شامّہ۔

Olfactory amnestia : (n) (طب) شمّی نسیان: فقدان شامّہ۔

Olfactory bulb : (n) (تشریح) بصلۂ شمّی : جوفۂ شمّی۔

Olfactory capsule : (n) (تشریح) کیسکِ شمّی۔

Olfactory cell : (n) خلیۂ شامّہ: شمی خلیہ۔

Olfactory lobe : (n) (دماغ کا) لختۂ شامّہ: شمّی لختہ۔

Olfactory nerve : (n) (تشریح) عصب شمّی: عصب شامّہ: شمّی عصب۔

Olfactory organ : (n) (تشریح) عضو شامّہ: ناک: بینی: سونگھنے والا عضو۔

Olfacty : (n) شمّہ (اکائی): بوپیمائی میں استعمال ہونے والی اکائی جس کے ذریعہ بو کی قوت ظاہر کی جاتی ہے۔

Olibanum : (n) [ med. L. ] (نباتیات) لوبان: کُندُر۔

Olibanum tree : (n) (نباتیات) لوبان: پاربتی۔

Olibene : (n) [ f. 'Olibanum. '] (کیمیا) روغن لوبان: روغن کُندُر : لوبان کا تیل (جو بخار بن کر اڑ جانے کی خاصیت رکھتا ہے $C_{10}H_{16}$)۔

Olid : (a) [ L. 'Olidus. '] بہت تیز ناگوار بو والا: متعفن: بدبودار۔

Oligaemia : (n) (طب) کمئ خون۔

Oligandrous/Oligondrous:(a) (نباتیات) چند نرہ: جس میں دس سے کم نر یا حامل زر ہوں۔

Oliganthous : (n) (نباتیات) چند گُلہ۔

Oligarch : (n) [ Gr. ] عدیدیہ یا چند سری حکومت کا رکن۔

Oligarch : (a) [ Gr. ] (نباتیات) چند نقاط حیات سے ابھرنے والا: ابتدائی (جڑ وغیرہ)۔

Oligarchal/Oligarchic/-al : (n) چند سری حکومت سے متعلق : چند سری حکومت کے ما تحت: چند سری حکومت کا حامی: امرائے شاہی کا حامی: عدیدی : چند سری حکومت کا : چند سری حکومت جیسا : عدیدی جیسا۔

Oligarchically : (adv.) ارزوئے عدیدیہ: چند سری حکومت سے: عدیدی طور پر۔

Oligarchize : (v) عدیدیہ یا چند سری حکومت میں بدلنا: امرائے شاہی میں منتقل کرنا یا بدلنا: امرائے شاہی کے ما تحت ہونا: عدیدیہ کے ما تحت ہونا۔

Oligarchy : (n) [med. L. 'Oligarchia. '] حکومت کی ایک طرز جس میں اقتدار صرف چند افراد یا چند خاندانوں تک محدود رہتا ہے: ایسے مقتدر افراد کی جماعت: عدیدیہ : چند سری حکومت: چند شخصی حکومت: امرائے شاہی۔

Oligist : (n) [ named (oligiste , by Haily. ] (معدنیات) قلمی کچا لوہا: ہیماٹائٹ۔

Oligist iron : (n) دیکھو Oligist

Oligiste : (n) دیکھو Oligist

Oligistic/-al : (a) قلمی یا کچے لوھے یا ہیماٹائٹ سے متعلق۔

Oligo - : (comb.) [Gr.] یونانی لفظ Oligos سے نکلا ھے جس کے معنی قلیل یا تھوڑے کے ہیں۔

Oligoccarpous : (a) (نباتیات) قلیل الثمر؛ کم میوہ؛ کم پھل دینے والا۔

Oligocene : (a) [Gr.] (ارضیات) درمیانی طبقے اور نچلے طبقے کے بیچ کا؛ قریب جدید؛ دور سو مین؛ آلیگوسینی؛ (تیسرے ارضیاتی دور کے) دور اوسط اور دور آخر کے بیچ کا (طبق)۔

Oligochaete/Oligochete : (a) [ f. mod. L. 'Oligochaeta. '] (حیوانیات) چند ا برتہ کی جنس کا؛ کیچوے کی جنس کا۔

Oligochaete/-chete : (n) (حیوانیات) چند ابرتہ؛ کیچوا۔

Oligochromaemia : (n) خون کے سرخ خلیوں میں فولاد کی کمی یا ہیموگلوبین ( رنگینی مادے) کی کمی۔

Oligoclase : (n) چونے اور سوڈے کا فلسپار؛ ایک قلمی دھات جو البائٹ سے مشابہ ہوتی ھے۔

Oligocythaemia : (n) سرخ خلیوں کی کمی؛ کم رنگئ خون؛ قلتِ خلیات سرخ۔

Oligocythaemic : (a) سرخ خلیات خون کی کمی سے متعلق؛ جس کے خون میں سرخ خلیوں کی کمی ھو۔

Oligomerous : (a) [Gr.] (نباتیات) چند رکنہ؛ چند پارہ؛ کم قسمت؛ کم حصہ؛ کم رکنہ؛ معمولی سے کم حصوں والا۔

Oligomery : (n) (نباتیات) معمولی سا کم حصہ ھونا؛ چند رکنیت؛ کم پارگی۔

Oligopod : (a) (حیوانیات) چند پایہ۔

Oligopolist : (n) اولیگوپولسٹ؛ کسی بازار پر قابض رہنے والے چند پیدا کنندوں اور فروخت کاروں میں سے ایک۔

Oligopolistic : (n) اولیگوپولسٹ سے متعلق؛ اولیگوپولسٹ جیسا۔

Oligopoly : (n) [Gr. 'after Monopoly.'] اولیگوپولی؛ محدود مقابلے کی حالت؛ وہ حالت جب بازار پر محض چند گنے چنے افراد یا چند پیدا کنندوں اور فروخت کاروں کا قبضہ ھو۔

Oligopyrene : (a) (خلیۂ منی) جس میں رنگین مادے(Chromatin) کی مقدار معمول سے کم ھو۔

Oligosideric : (a) [Gr.] جس میں لوھے کا تناسب بہت کم ھو۔

Oligosiderite : (n) حجر شہابی یا شہابی چٹان جس میں لوھے کا تناسب تھوڑا ھو۔

Oligospermatic : (a) قلت منی کا مریض۔

Oligospermia : (n) (طب) قلت منی؛ زندہ حیوان منویہ کی کمی۔

Oligospermous : (a) (نباتیات) چند تخمہ۔

Oligosporous : (a) (نباتیات) چند بذروی۔

Oligosyllabic : (a) [Gr.] دوہجائی یا سہ ہجائی : جس میں چار سے کم ہجائیں ھوں۔

Oligosyllable : (n) چار سے کم ہجاؤں والا لفظ : دو ہجائی یا سہ ہجائی لفظ۔

Oligozoospermia : (a) دیکھو Oligospermia

Oligouria : (n) پیشاب کا کم آنا؛ قلت ادرار؛ کم بولی۔

Olinia : (n) ایک قسم کی افریقی جھاڑی جس کے پھول ننھے اور پھل گٹھلی دار ھوتے ہیں۔

Olio : (n) [ alt. of Sp. 'Olla.'] (۱) شب دیگ؛ باؤلی ہانڈی؛ دیوانی ہانڈی : ایسا پکوان جو کئی طرح کے گوشت اورسبزیوں کو ساتھ ملا کر اور خوب چٹپٹے مسالے دے کر تیار کیا گیا ھو؛ بہت سی چیزوں کو ساتھ ملا کر تیار کیا ھوا پکوان۔ (۲) (مجازاً) پچمیل چیز؛ معجون مرکب؛ ادبی متفرقات کا مجموعہ : کشکول۔

Oliphagous : (a) (حیوانیات) کم اشیاء خور۔

Oliphant : (n) [ OFr. 'Olifant.'] (۱) (متروک) فیل؛ ہاتھی۔ (۲) ہاتھی دانت : ہاتھی دانت کا بنا ھوا قرنا یا نفیری؛ نرسنگھا۔

Oliva : (n) [ L.] معدہ پا گھونگوں کی ایک قسم؛ اس قسم کا گھونگا؛ ناعِمہ : معدہ پا (جس کی شکل گاؤ دُم بیضاوی ھوتی ھے اور جسم چمکیلا ھوتا ھے)۔

Olivaceo - : (Comb.) Olivaceous کا جزو ترکیبی۔

Olivaceous : (a) [ f. Olive + - Aceous. ] (نباتیات) زیتونی رنگ کا؛ زیتون کے رنگ کا؛ زردی مائل سبز؛ کاہی رنگ کا؛ زیتونی سبز۔

Olivary : (a) [ L. 'Olivarius.'] (خاص کر تشریح میں) زیتونی؛ زیتونی شکل کا؛ زیتون نما؛ بیضوی؛ زیتونی شکل کا۔

Olivary body : (n) عصبی مادے سے بنا ہوا بیضاوی ابھار جو نخاع مستطیل یا مغز کے سب سے پچھلے حصے کی دونوں جانب ہوتا ہے؛ زیتونی زائدہ؛ جسم لونیوی۔

Olivary nucleus : (n) (حیوانیات) زیتونی نوات۔

Olive : (n) [ L. 'Oliva.'] (۱) زیتون کا درخت؛ اس کا پھل؛ زیتون۔ (۲) زیتون کی پتی؛ شاخ یا ہار جو صلح کی قدیم علامت ہے۔ (۳) زیتون کی لکڑی۔ (۴) زیتونی شکل کے صدفے؛ نا عمہ؛ معدہ پا (جس کی شکل گاؤ دم بیضاوی ہوتی ہے اور جسم چمکیلا ہوتا ہے)؛ معدہ پا گھونگوں کی قسم یا اس قسم کا گھونگا۔ (۵) (جمع) گائے یا بچھڑے کے گوشت کے پارچے سبزی میں لپیٹ کر دم پخت کئے ہوئے۔ (۶) زیتون کی شکل کی گھنڈی، بٹن وغیرہ (لباس میں)۔ (۷) زیتونی رنگ؛ زیتونی سبز رنگ۔ (۸) Olea جنس کے مختلف درخت اور جھاڑیاں جو زیتون کے مثل ہوتی ہیں۔ (۹) (عموماً جمع) بچے (مزاحاً)۔ (۱۰) (تشریح) زیتونی زائدہ؛ جسم لونیوی؛ عصبی مادے سے بنا ہوا بیضاوی ابھار جو نخاع مستطیل یا مغز کے سب سے پچھلے حصے کی دونوں جانب ہوتا ہے۔

Wild olive : عتمہ؛ جنگلی زیتون۔

Olive : (a) (۱) کچے زیتون کے رنگ کا؛ ہلکے اور قدرے زردی مائل سبز۔ (۲) زردی مائل بھورا یا بھورا مائل زرد (چہرا)۔ (۳) زیتون کی پتیوں کے رنگ کا؛ ہلکا خاکستری سبز جس میں نقرئی چمک ہو۔

Olive : (n) [ Of unkn . origin. ] ایک قسم کے صدف گیر پرند کا مقامی نام۔

Olive acanthus : (n) (فن آرائش میں) زیتون کی پتیوں سے مشابہ پتیوں کا آرائشی نقش جو یونانی وضع کی عمارتوں میں خوبصورتی کے لئے بنایا جاتا ہے۔

Olive berry : (n) زیتون کا پھل؛ زیتون۔

Olive-branch : (n) (۱) زیتون کی شاخ بطور علامت صلح؛ (مجازاً) امن اور خیر سگالی کی علامت کے طور پر پیش کی ہوئی کوئی بھی چیز۔ (۲) (عموماً جمع) بچے؛ نونہال (مزاحاً)۔

To hold out the olive-branch : صلح پر آمادگی ظاہر کرنا؛ صلح کا سلسلۂ جنبانی کرنا۔

Olive-cautery : (n) داغ دینے یا گل دینے کا آلہ (وسنام) جس کا سرا بیضاوی ہو؛ بیضاوی سرے والا گل یا داغ۔

Olive-crown : (n) تاج زیتون؛ زیتون کے پھولوں کا ہار یا مکٹ جو فتح کی علامت ہے۔

Olive oil : (n) روغن زیتون؛ زیتون کا تیل۔

Olive pie : (n) بچھڑے کے گوشت کی پائی (ایک قسم کا انگریزی کھانا جس کے اوپر آٹے کی پپڑی جمع ہوتی ہے اور اندر گوشت وغیرہ دے کر پکایا ہوا ہوتا ہے)۔

Olive-shell : (n) ناعمہ؛ معدہ پا (جس کی شکل گاؤ دم بیضاوی ہوتی ہے اور جسم چمکیلا ہوتا ہے)؛ معدہ پا گھونگوں کی ایک قسم یا اس قسم کا گھونگا۔

Olive tree : (n) زیتونہ؛ شجر زیتون؛ زیتون کا درخت۔

Olive-wood : (n) (۱) زیتون کی لکڑی۔ (۲) Elaeodendron جنس کا کوئی بھی درخت جس کی لکڑی آرائش کے کام آتی ہو۔

Olivenite : (n) [ G 'Oliven' -in 'Olivenerz' + ite. ] (معدنیات) تانبے کا ارسنائٹ جو عموماً زیتونی سبز رنگ کا ہوتا ہے۔

Oliver : (n) ایک چھوٹا خمدار ہتھوڑا جس سے کیلیں گھڑی جاتی ہیں؛ مشین میخ سازی؛ اولیور۔

Oliverian : (n) [f. 'Oliver.' proper name + ian. ] اولیور کرامویل کا طرفدار یا حامی شخص؛ کرامویلی؛ ۱۶۵۲ء کے کرامویلی سمجھوتے پر آئر لینڈ میں بسنے والوں میں سے ایک یا ان کے ورثا میں سے ایک؛ پیوریٹن؛ حق پرست؛ حق پسند؛ صداقت پرست؛ اخلاق و مذہب میں سخت محتاط شخص۔

Oliverian : (a) کرامویلی؛ پیورٹین فرقے سے متعلق؛ پیورٹین جیسا؛ محتاط؛ حق پرست۔

Olivet : (n) [L. 'Olivetum.'] کوہ زیتون؛ ماؤنٹ آف اولیو۔

Olivet : (n) نقلی موتی جو افریقہ کے غیر مہذب لوگوں کے یہاں رائج تھا اور تجارت کے مقصد سے بنایا جاتا تھا۔

Olivetan : (n) اطالیہ کے ایک شہر سینا کے رہنے والے جان تولومی (John tolomei) کے ذریعہ ۱۳۱۳ء میں قائم کیا ہوا راہبوں کا ایک سلسلہ۔

Olivil : (n) [ Fr. 'Olivile.'] (کیمیا) زیتون کے درخت کی گوند سے حاصل ہونے والا ایک شفاف مادہ؛ اولیول۔

Olivin/Olivine : (n) [ f. L. 'Oliva.'] (معدنیات) زبر جد؛ لہسنیا جس کا رنگ زیتونی سبز ہوتا ھے اور جو آتش فشانی اور شہابی چٹانوں میں ملتا ھے ؛ نیز توصیفی معنوں میں۔

Olivinic : (a) زبر جدی۔

Olla : (n) [ Sp. 'Olla.'] (۱) (اسپین وغیرہ میں) مٹی کی ہانڈی؛ کھانا پکانے کا مٹی کا برتن؛ نیز اس میں پکایا ہوا ایک پکوان جس میں گوشت اور سبزیوں کو ملا کر پکاتے ہیں؛ باولی ہانڈی؛ معجون مرکب۔ (۲) (امریکا کے بعض حصوں میں جو پہلے اسپین کے زیر اقتدار تھے) گھڑا؛ پینے کے پانی کو ٹھنڈا رکھنے کا برتن۔

Olla : (n) [ Pg. 'Olla' - Malayalam 'Ola.'] کھجور یا تاڑ کے پتے کی دھجی جو لکھنے کے لئے ہو یا اس پر لکھی ہوئی دستاویز۔

Olla podrida : (n) [Sp. ] دیکھو Olio

Ollamh /Ollav /Ollam /Ollave : (n) (قدیم آئرستانی) عالم : فاضل: علم داں؛ علاّم؛ علاّمہ؛ یونیورسٹی کے پروفیسر یا ڈاکٹر کے مساوی ایک رتبہ۔

-ologic/ -al : (a) دیکھو۔ Logic/Logical

Ologies : (n) علوم : نظری علوم؛ علوم و فنون؛ محض نظری علوم۔

-ologist : (n) دیکھو Logist

-ology : (suffix) لاحقہ بمعنی علم (دیکھئے logy اور -O-)

Ology : (n) (نیم اسمی معنوں میں) کوئی بھی علم یا شعبۂ علم؛ شاخ علم؛ شاخ سائنس۔

Olp : (n) بول چال میں Alp2 کا متبادل (ایک خوبصورت؛ سخت چونچ کی گانے والی چڑیا)۔

Olympaid : (n) [L. 'Olympias' -ad.] اولمپک کھیلوں میں چار سال کا درمیانی وقفہ یا مدت؛ چار سال کی مدت جو اولمپک کھیلوں کے درمیان ہوتی ھے اور جس سے قدیم اہل یونان وقت کا حساب لگاتے تھے؛ ۷۷۶ قبل مسیح پہلے اولمپیاڈ کا سال اول شمار ہوتا ھے۔

Olympian : (a) [ f. L. 'Olympus.'] (۱) (جغرافیہ) کو ہی؛ اولمپی؛ متعلق بہ اولمپس؛ اولمپیا کا رہنے والا۔ (۲) بلند مرتبہ؛ رفیع؛ آسمانی؛ فلکی؛ سماوی؛ بہشتی؛ پاک؛ متبرک؛ ملکوتی؛ عرشی۔ (۳) پر تمکنت (عادات و اطوار)۔ (۴) پر وقار (شخص) ؛ فوق العادت سکون و بے تعلقی رکھنے والا۔ (۵) (دیو مالا) اناطول؛ ساکن کوہ۔

Olympian : (n) (۱) اولمپی؛ اولمپیا کا باشندہ یا وہاں کا رہنے والا؛ اولمپک کھیلوں میں حصہ لینے والا کھلاڑی۔ (۲) اولمپسی؛ اولمپس کا باشندہ ، قدیم یونانی دیو مالا کے بڑے دیوتاؤں میں سے ایک خصوصاً زیئس یا جوپیٹر (سب سے بڑا دیوتا)۔

The olympian : قدیم یونانی دیو مالا کے بڑے دیوتاؤں میں سے ایک خصوصاً زیئس یا جو پیٹر (دیوتاؤں کا سردار)۔

Olympic : (a) [ L. 'Olympicus.'] اولمپیا کا رہنے والا؛ اولمپی؛ اولمپیا کا (جہاں دیوتاؤں کے سردار زیئس کے اعزاز میں اولمپک کھیل ہوتے تھے)۔

Olympic : (n) (عموماً جمع) اولمپک کھیل۔

Olympic games : (n) (۱) ہر چار سال پر اولمپیا میں ہونے والے کھیل جو یونانی دیوتاؤں کے سردار زیئس (Zeus) کے اعزاز میں کھیلے جاتے تھے؛ ادبی اور ورزشی مقابلے جو یونان قدیم میں ہر چوتھے سال ہوتے تھے۔ (۲) بین الاقوامی کھیل کود کے مقابلے جو ہر چار سال پر اب مختلف مقامات پر ہوا کرتے ہیں ان میں اولین ۱۸۹۶ء میں ایتھینز میں ہوا تھا۔

Olympus : (n) [L. ] (۱) Thessaly یا مقدونیہ کے شمال میں واقع ایک پہاڑ کا نام جو بڑے یونانی دیوتاؤں کا مسکن تھا؛ (جغرافیہ) جبل اناطولی۔ (۲) (مجازاً) عرش الٰہی؛ بہشت؛ (دینیات) عرش۔

- oma : (suffix) لاحقہ جو زائدے، بد گوشت (ٹیومر) یا دوسری غیر طبعی رسولیوں کے ناموں میں استعمال ہوتا ھے۔ (اب اس کی جگہ ome - مستعمل ھے)۔

Omander : (n) مشرقی ہندوستان کا ایک درخت جس سے آبنوس کی لکڑی حاصل ہوتی ھے؛ مشرقی ہندوستانی آبنوس۔

Omasum : (n) [L. ] (حیوانیات) اُم التلافیف؛ ہزارلا؛ معدۂ سوم؛ جگالی کرنے والے جانوروں کا تیسرا معدہ۔

Ombre : (n) [ Sp. 'Hombre. '] (۱) تاش کا ایک کھیل جو چالیس پتّوں سے کھیلا جاتا ھے اور تین آدمی مل کر کھیلتے ہیں (سترھویں اٹھارویں صدی میں یہ بہت زیادہ مقبول تھا)۔ (۲) اس کھیل میں وہ کھلاڑی جو پول

(وہ خانہ جس میں شرط اور جرمانے کی رقم رکھی جاتی ھے) کو جیتنے کی بازی لگاتا ھے۔

**Ombro - : (comb.) [ Gr.]** یونانی لفظ Ombros سے نکلا ھوا سابقہ جو مینہ، بارش یا ترشح کے معنی میں آتا ھے۔

**Ombrograph : (n)** (موسمیات) باراں نگار۔

**Ombrography : (n)** (موسمیات) باراں نگاری۔

**Ombrology : (n)** علم باراں: موسمیات کی وہ شاخ جو بارش سے بحث کرتی ھے؛ مطریّات۔

**Ombrometer : (n)** مقیاس المطر : باراں پیما۔

**Ombrophile : (a)** (نباتیات) باراں پسند۔

**Ombrophobe : (a)** (نباتیات) باراں گریز۔

**Ombrophyte : (a)** (نباتیات) بارانی پودا۔

**Ombudsman : (n) [Sw. ]** حکام کی بد عنوانیوں کے خلاف عوام کی شکایات کی تفتیش کے لئے مقرر کیا ھوا افسر؛ (خاص کر انگلستان میں) پارلیمنٹری کمشنر فار ایڈمنسٹریشن۔

**- ome : (suffix)** oma - کے معنوں میں نباتیاتی ناموں میں آتا ھے۔

**Omega : (n) [Gr.]** (۱) یونانی حروف تہجی کا آخری حرف جو انگریزی حروف O کی آواز دیتا ھے ۔ (۲) آخر؛ آخر چیز؛ حرف آخر؛ سلسلے کی آخری کڑی۔ (۳) آخری صورت؛ انجام؛ انجام کار۔ (۴) توصیفی معنوں میں۔

Alpha and omega : اول و آخر ( جو خدائے پاک کی صفت ھے)۔

**Omelet/Omelette : (n)** آملیٹ: انڈوں کا چلا جس میں اکثر سبزی کی پتیاں وغیرہ پڑتی ہیں۔

you can't make an omelet without breaking eggs : مقصد کے لئے ذرائع مجبوراً اختیار کرنے پڑتے ہیں۔

Savoury omelet : آملیٹ جس میں دھنیا کی پتی وغیرہ پڑتی ھے؛ چٹ پٹا آملیٹ۔

Sweet omelet : میٹھا آملیٹ جس میں شکر یا جام ڈالتے ہیں۔

**Omen : (n) [ L. 'Omen , Omin.']** شگون؛ فال؛ آئندہ واقعات کی علامت: علامت واقعہ؛ علامت غیبی؛ اشارۂ غیبی؛ پیش خبری۔

**Omen : (v)** فال ھونا؛ شگون ھونا؛ علامت غیبی ھونا (کسی بات کی)۔

**Omened : (a)** فال نیك (یا بد) کا حامل؛ جس میں آنے والی بات یا واقعہ کی کوئی علامت ھو؛ شگون والا۔

**Omental : (n)** (تشریح) ثُربی۔

**Omental artery : (n)** (تشریح) ثُربی شریان۔

**Omentum : (n)** (تشریح) ثُرب؛ غشائے مصلی یا دوہری مصلی جھلی کی دوسری تہ جو معدے کو جگر، تلی اور قولون (بڑی آنت) سے جوڑتی ھے؛ پیڑو کے پردے کی تہ۔

Gastro-colic / Greater omentum : معدے کو بڑی آنت سے جوڑنے والی جھلی۔

Gastro-hepatic/ Hepto-gastro/ Lesser omentum : وہ جھلی جو معدے کے چھوٹے خم سے جگر تك پھیلی ھوتی ھے۔

Gastro-splenic omentum : دل کے پاس والے معدے کے سرے کو تلی سے ملانے والی جھلی۔

**Omer : (n)** (۱) سمائی ناپنے کا ایك عبرانی پیمانہ جو ۱۰/۵۱ پائنٹ (Points) (شاہی پیمانہ) کے برابر ھوتا ھے۔ (۲) گٹھاؤ؛ پولی (فصل کی) یا مذکورہ پیمانے سے ایك پیمانے کی مقدار بھر غلہ جو فصل تیار ھو جانے کے بعد کٹنی شروع ھوتے ہی مندر کے پروہت کو عید فصح کے دوسرے دن قربانی کے طور پر پیش کیا جاتا ھے۔

**- ometer : (comb.)** جزوترکیبی بمعنی پیمانہ؛ آلۂ پیمائش۔

**Omicron/Omikron : (n) [ Gr. 'Omikron.']** یونانی زبان کا حرف جو انگریزی 'O' حرف کی خفیف آواز دیتا ھے۔

**Ominous : (n) [L. f. 'Omen , Omin.']** (۱) (شاذ) جس سے شگون نکلتا ھو؛ فال آور؛ فال آسا؛ آنے والے واقعات کی پیش گوئی کرنے والا۔ (۲) منحوس؛ بدفال؛ بدشگون؛ نامبارك؛ نحس؛ ڈراؤنا؛ تکلیف دہ؛ مصیبت خیز؛ آفت انگیز۔

**Ominously : (adv.)** نحوست سے : بد شگونی سے؛ ڈراؤنے انداز میں؛ نامبارك طور پر؛ آفت انگیز طور پر۔

Ominousness : (n) نحوست؛ بد شگونی؛ منحوسیت؛ بد فالی؛ آفت انگیزی؛ ڈراؤنا پن۔

Omissible : (a) [f. 'Omiss' -Pa.ppl stem of L. 'Omittere.'] قابل ترک؛ قابل گذاشت؛ گذاشتی؛ چھوڑ دینے یا شامل نہ کرنے کے لائق؛ شمار نہ کرنے کے لائق : قابل حذف۔

Omission : (n) [late L. 'Omissio' of as prec. ] (۱) چھوڑ دینے، شمار نہ کرنے یا شامل نہ کرنے کا عمل؛ چھوڑ دیا جانا؛ شمار نہ کیا جانا؛ عدم شماریت؛ عدم شمولیت؛ حذف؛ اخراج۔ (۲) قضا؛ چوک؛ غفلت؛ فرو گذاشت؛ ترک فعل؛ (دینیات) کسی فرض یا عمل سے غفلت یا اسے انجام نہ دینا؛ عدم انجام دہی۔

Sins of omission and commission : ارتکاب فعل اور ترک فعل کے گناہ یا جرائم۔

Omissive : (a) ترک فعل کا؛ فروگذاشت کا۔

Omit : (v) [L. 'Omittere ' f. Ob- + -mittere. '] (۱) چھوڑ جانا؛ شمار نہ کرنا؛ شامل نہ کرنا؛ نظر انداز یا قلم انداز کرنا؛ حذف کرنا۔ (۲) بھول جانا؛ غفلت سے ترک کرنا؛ گول کرجانا؛ غفلت برتنا۔

Omitter : (n) نظر انداز یا قلم انداز کرنے والا؛ حذف کر جانے والا؛ گول کر جانے والا؛ بھول جانے یا غفلت سے ترک کر دینے والا۔

Omlah : (n) [ Arab. 'Umala '] (شمالی ہند میں) دیوانی عدالت میں عہدہ داروں کی ایک جماعت؛ عمال کی جماعت؛ عماله؛ عملاء۔

Ommateum : (n) [ NL. ] (حیوانیات) چشم مرکب۔

Ommatidial : (a) مفرد آنکھ کا؛ سادہ چشم؛ مفرد آنکھ والا؛ غیر مرکب آنکھ والا یا اس سے متعلق۔

Ommatidium : (n) [ mod. L. ] (حیوانیات) یك چشم حشرہ؛ جزء چشم مرکب؛ حشرات کی مرکب آنکھ کا ایک جزو؛ سادہ آنکھ : مفرد آنکھ۔

Ommattophore : (n) (حیوانیات) چشم بردار حشرہ۔

Ommatophorous : (a) (حیوانیات) چشم بردار۔

Omneity : (n) [ f. L 'Omni - s, omne .'] کلّیت۔

Omni - : (comb.) (سابقہ) لا طینی لفظ Omnis سے مشتق ہے جس کے معنی کل کے ہیں۔

Omniana : (n) [ f. L 'Omnia.'] ہر قسم کی معلومات کے ٹکڑے؛ ہر قسم کی خبروں کے تراشے یا اقتباسات۔

Omnibenevolence : (n) فیض عام؛ کرم عام؛ فیض مطلق۔

Omnibenevolent : (a) کریم مطلق؛ فیّاض مطلق؛ رحمان؛ جس کا کرم سب کے لئے یا سب پر ہو؛ جس سے سبھوں کو فائدہ پہنچے یا جو سب کے لئے فیض رساں ہو۔

Omnibus : (n) [ Fr.] (۱) موٹر بس؛ کرائے کی چوپہیا عموماً دو منزلہ گاڑی یا موٹر؛ بس؛ موٹر۔ (۲) ہوٹل کے مسافروں کو اسٹیشن سے لانے لے جانے والی بس (Hotel - Omnibus) (۳) وہ بس جو ریلوے کمپنی کی طرف سے مسافر اور سامان لے جاتی ہے (Private or family omnibus) - (۴) اوپیرا ہاؤس یا تھیٹر کی شہ نشین جس پر بہت سے لوگ بیٹھتے ہیں۔ (۵) ہوٹل کے ویٹر کا معاون لڑکا یا شخص۔

Omnibus : (a) ہمہ گیر؛ جامع؛ متعدد مقاصد رکھنے والا؛ متعدد دفعات رکھنے والا۔

Omnibus bar : (n) (برقیات) جس سے ہوکر پوری برقی قوت یا رو گزرتی ہو۔

Omnibus bill : (n) ہمہ مقصدی بل؛ مجلس قانون ساز کا بل جس میں متعدد قرار دادیں یا مختصات ہوں۔

Omnibus book : (n) کلیات؛ جمع کتاب؛ مجموعہ؛ انتخاب (عموماً ایک ہی مصنف یا شاعر کا) جو کم قیمت پر چھاپا گیا ہو تاکہ ہر کوئی حاصل کر سکے۔

Omnibus box : (n) عام شہ نشین؛ تھیٹر یا اوپیرا ہاؤس کی شہ نشین جس پر بہت سے لوگ بیٹھتے ہیں۔

Omnibus clause : (n) (کسی معاہدے، ٹھیکے یا قانون کی) ہمہ مقصدی دفعہ جس کے تحت وہ تمام مختلف مدات آتی ہوں جو کسی خاص دفعہ کی ذیل میں نہ آسکی ہوں؛ خصوصاً موٹر گاڑیوں یا خود کار سواریوں کی بیمہ پالیسی کی وہ دفع جس کے تحفظات کا حیطہ بیمہ میں نامزد تحفظات کے علاوہ اور وسیع ہوتا ہے۔

Omnibus test : (n) (نفسیات) ہمہ گیر آزمائش۔

Omnibus train : (n) [after Fr. 'Train 'Omnibus.'] وہ ریل گاڑی جو ہر اسٹیشن پر ٹھہرتی ہے۔

Omnibus volume : (n) دیکھو Omnibus book

Omnibus wire : (n) وہ تار جس میں سے پوری برقی رو گزرتی ہے۔

Omnicompetence : (n) ہمہ اختیار داری: مختار کل ہونے کی حالت یا صفت: ہمہ مختارت: مختاریت مطلق: مجاز مطلق ہونے کی حالت یا صفت۔

Omnicompetent : (a) (قانون) ہمہ اختیار دار: مجاز مطلق : کل مقدمات کی سماعت کا اختیار رکھنے والا۔

Omnifarious : (a) [ f. LL. 'Omnifarius.'] ہر قسم کا: ہمہ نوعی: ہمہ قسمہ: جو ربجور۔

Omnific : (a) خالق کل : خلاّق۔

Omniform : (a) [ LL. 'Omniformis.'] ہر صورت کا: ہر شکل کا: ہر شکل اختیار کرنے والا: ہر سانچے یا ہر صورت میں ڈھل جانے والا: ہمہ صورت: ہمہ شکلہ۔

Omniformity : (n) ہمہ صورتیت: ہمہ شکلیت: ہر شکل میں ڈھل جانے کی صفت۔

Omnify : (v) [after ' Magnify .'] ہمہ گیر بنا دینا: ہمہ مقصدی بنانا : ہمہ گیر یا ہمہ مقصدی ہونا: کلّیت بخشنا: کلّی ہونا : کلّیہ بنانا: کل بنا دینا۔

Omnigenous : (a) [ f. L. 'Omnigenus. '] ہر قسم کا: ہمہ نوعی: ہمہ قسمی۔

Omnimeter : (n) (پیمائش) ہمہ پیما۔

Omniparent/omniparient : (a) تمام چیزیں پیدا کرنے والا یا جننے والا: منبع کل: خالق کل: سبب اول۔

Omniparity : (a) (سیاسیات) مساوات عام۔

Omniparous : (a) دیکھو Omniparent

Omnipatient : (a) لا محدود قوتِ برداشت رکھنے والا: انتہائی متحمل مزاج: صبر ایوبی رکھنے والا: انتہائی صبر و تحمل والا۔

Omnipercipience : (n) (نفسیات) ادراک کلّی: ادراک کل : فہم کل۔

Omnipercipient : (a) مدرکِ کل: ادراک کلی رکھنے والا: فہیم و دانا۔

Omnipotence : (n) [ LL. 'Omnipotentia. '] قدرت مطلقہ: قدرت کاملہ : قدرت تامّہ۔

Omnipotence of thought : (نفسیات) ہمہ گیر قدرتِ خیال۔

Omnipotent : (a) قادر مطلق: حامل قدرت تام: ساری قدرت رکھنے والا: جو ہر بات پر قادر ہو: (خدا کے لئے) قدیر۔

Gods will and omnipotent power : مشیتِ ایزدی اور اس کی قدرت کاملہ۔

Omnipotently : (adv.) قدرت کاملہ سے: قادر متعلق کی حیثیت سے۔

Omnipresence : (n) [ L. 'Omnipresentia.'] ہمہ جائی: ہرجائیت : ہر جگہ حاضر ہونے کی صفت یا حالت۔

Omnipresent : (a) ہر جگہ حاضر رہنے والا: ہر جگہ حا ضر: ہر جگہ موجود: حاضر: ہرجائی: جو ایک ہی وقت میں ہر جگہ حاضر ہو۔

Omnipresently : (adv.) ہر جگہ موجود رہ کر: بیک وقت ہر جگہ حاضر رہ کر۔

Omniprevalent : (a) عام: جو ہر جگہ ہو: ہر جگہ رائج یا پھیلی ہوئی ہو۔

Omniscience : (n) [ med. L. 'Omniscientia.'] (۱) علم لدنی: ہمہ دانی : علم کل: معرفت کل:علم لامتناہی: علم بے پایاں۔ (۲) عالم کل : عارف کل: خدا: دیوتا۔

Omniscient : (n) عالم کل: ناظر: ہمہ بیں: ہمہ داں: علاّمہ: عالم مطلق : علیم (خدا): سب جاننے والا: جسے ہر بات کا علم ہو۔

Omniscient : (n) (خصوصاً The کے ساتھ) عالم مطلق ہستی، خداوند علیم و دانا: خدا۔

Omnisciently : (adv.) عالم کل کی حیثیت سے: ہمہ بینی سے: ازراہ ہمہ دانی۔

Omniscope : (n) (بصریات) حول بین: اطراف بین: دور بین اطراف پیرسکوپ: ایک قسم کی خاص دوربین جس سے سطح آب کی چیزوں کو دیکھتے ہیں۔

Omnist : (n) [ Omn + -ist. ] ہر مذہب کو ماننے والا: مذہب پر عقیدہ رکھنے والا۔

Omnitude : (n) کلّیت : مجموعیّت: کل تعداد یا مقدار: کلی حیثیت: ہمہ گیری۔

Omnium : (n) [ L. ] (۱) (معاشیات) مجموعی مالیت۔ (۲) کل اثاثہ: ساری چیزیں۔

Omnimium gatherum : (n) مخلوط مجمع؛ پچرنگی مجمع؛ ایسا مجمع جس میں ہر قسم کے لوگ موجو د ہوں؛ (اشیاء یا اشخاص کا) ملا جلا مجموعہ؛ عام دعوت یا جلسہ؛ مجموعۂ متفرقات؛ مختلف النوع چیزوں کا مجموعہ؛ مجموعہ مرکب؛ متفرق مضامین کے رسالوں کا مجموعہ ۔

Omnivora : (n) [ f. L. 'Omnivorous.'] (حیوانیات) ہمہ خوران؛ سب کچھ کھانے والا جانور۔

Omnivore/Omnivor : (n) ہمہ خور جانور؛ سب کچھ کھانے والا جانور۔

Omnivorously : (adv.) ہمہ خوری سے۔

Omniorousness : (n) ہمہ خوری۔

Omo-hyoid : (a) (تشریح) لوحی لامی؛ شانے اور hyoid bone کو ملانے والا یا اس سے متعلق۔

Omo-hyoid : (n) (تشریح) لوحی لامی عضلہ ۔

Omodynia : (n) [ Gr. 'Omo +dynia. '] شانے کا درد۔

Omodeum : (n) [ L .] (حیوانیات) عظم جناحی؛ پرندوں کے بازو کی ہڈی۔

Omophagia : (n) [Gr. ] (حیوانیات) خام گوشت خوری؛ کچی غذا خصوصاً کچا گوشت۔

Omophagic : (a) خام گوشت خور؛ کچا گوشت کھانے والا ۔

Omophagist : (n) خام گوشت خورجانور : کچا گوشت کھانے والا شخص یا جانور۔

Omophagous : (a) دیکھو Omophagic

Omoplate : (n) [ Gr. ] شانہ؛ کھوا؛ مونڈھے کی ہڈی؛ (تشریح) لوح؛ کتف؛ عظم اللوح؛ شانے کی ہڈی۔

Omoplatoscopy : (n) (۱) لوحی تفاعل ۔ (۲) (طب) لوح بینی ۔

Omostegite : (n) [ Gr.] (تشریح) بعض قشریوں میں سینے کو ڈھکنے والی کھپرے (یا خول) کا پچھلا حصہ ۔

Omosternum : (n) [ 'Omo + Sternum. '] (حیوانیات) لوحی قص؛ سینے کی کرکری ہڈی؛ کُرّی۔

Omphactile : (n) [mod. G. 'Omphazit'] (معدنیات) ایک قسم کی سبز جو پائروکسین جیسی ہوتی ہے ۔

Omphalectomy : (n) [ f. Gr. 'Omphalos.'] (جراحی) ناف براری۔

Omphalic : (a) ناف کا؛ ناف سے متعلق۔

Omphalion : (n) [ NL. ] مرکز ناف۔

Omphallitis : (n) [ Gr. 'Omphalos' +itis. '] (طب) ورم ناف۔

Omphalo-/Omphal -: (comb.) [Gr. 'Omphalos. '] یونانی لفظ Omphalos سے بنایا ہوا سابقہ بمعنی "ناف"۔

Omphalo-mesenteric : (a) (تشریح) ماساریقا (معدے کو آنت سے ملانے والی جھلی) اور ناف کو ملانے والی یا اس سے متعلق۔

Omphalocele : (n) ناف کا ہر نیا؛ فتقِ ناف۔

Omphalode/omphalodium : (n) [mod. L. ] (نباتیات) بیج کے اکھوے کا مرکز؛ بیج کی ناف کا مرکز؛ مرکز تخم (جس سے ہوکر اسے غذا پہنچانے والی نالیاں گزرتی ہیں)؛ (حیوانیات) نافہ؛ نافک۔

Omphaloid : (a) (حیوانیات) ناف نما؛ ناف جیسا؛ مثل ناف۔

Omphalomancy : (n) قیاسی یا پیش گوئی جو پیدائش کے وقت بچے کی نال میں گرہیں دیکھ کر کی جاتی ہے کہ اس کی ماں کو اور کتنے بچے ہوں گے؛ ناف سے لی گئی فال؛ نافی تفاؤل۔

Omphalopsychic/Omphalopsychite : (n) متوکلوں کا وہ فرقہ جو ہپناٹک (نوم توجہ کی) محویت پیدا کرنے کے لئے ناف پر ٹکٹکی باندھتے تھے ناف پر ٹکٹکی لگا کر مراقب ہونے والے (عیسائی) متوکلوں کا فرقہ ۔

Omphalos : (n) [ Gr.] (۱) (قدیم یونان) سپر کے اوپر ابھرا ہوا کام۔ (۲) (تشریح) ناف؛ سُرہ ۔ (۳) گول مخروطی شکل کا ایک پتھر جو ڈلفی میں، اپولو کے مندر میں تھا اور جسے زمین کا مرکز کہا جاتا تھا؛ مرکز عالم؛ (دیو مالا) ناف پتھر۔ (۴) (مجازاً) مرکز؛ مرکزی نقطہ؛ مرکزی حصہ؛ مدار؛ محور؛ دارالسلطنت؛ ناف چرخ۔

Omphalotomy : (n) (جراحی) ناف تراشی۔

Omrah : (n) [Pl. of Arab. 'Amir.'] اعلیٰ مسلم عدالت کا امیر ؛دارلامراء کا رکن خاص کر جو مغلوں کے عہد حکومت میں ہوا کرتا تھا۔

On : (prep.) [ OE.] (۱) اوپر؛ پر۔ (۲) بل (مثلاً سر کے بل) ؛ بنیاد پر؛

اعتبار پر؛ ضمانت پر۔ (۲) قریب؛ متصل؛ طرف؛ ملا ہوا؛ کسی سطح سے ملتا ہوا۔ (۳) دوران میں؛ ساتھ ہی؛ فوراً بعد۔ (۵) طور پر۔ (۶) حالت میں۔ (۷) متعلق: بابت۔ (۸) وقت کو ظاہر کرتا ہے مثلاً (شام) کے وقت؛ (صبح) میں؛ روز وقوع کو ظاہر کرتا ہے مثلاً (جمعہ) کو؛ (جمعہ) کے روز؛ بروز (جمعہ)۔ (۹) موقع کو ظاہر کرتا ہے (مثلاً On your arrival) آپ کے آنے پر۔

**Gone on :** (عامیانہ) لٹو؛ فریفتہ۔

**Have you a match on you :** کیا تمہارے پاس دیا سلائی ہے۔

**To put one on inquiring on inquiry :** کسی شخص کو تحقیق یا تفتیش پر آمادہ کرنا۔

**On : (adv.) [ OE. ]** (۱) افعال کے ساتھ مل کر، پر، اوپر، کو، میں، سے، کے معنی دیتا ہے۔ (۲) آگے، اور آگے؛ برابر؛ لگاتار؛ مسلسل؛ متواتر۔ (۳) ڈھکے ہوئے؛ لگائے ہوئے؛ پہنے ہوئے۔ (۴) کی جانب؛ کی طرف؛ کی سمت۔ (۵) قریب قریب؛ (مثلاً تقریباً دو بج رہے ہیں یا دو بجنے والے ہیں)۔ (۶) (کرکٹ) کھیلنے والے کی داہنی جانب۔ (۷) آگے بڑھا ہوا؛ آگے پہنچا ہوا؛ پیشگی؛ (بہ لحاظ وقت و مقام)۔ (۸) (کرکٹ وغیرہ) مخالف سمت سے آگے۔ (۹) (عامیانہ) نشے کی حالت میں؛ بد مست؛ نشے میں دھت۔ (۱۰) (اشخاص) کسی کام میں مشغول (مثلاً On the stage, the field اسٹیج پر، میدان میں، کھیت میں)۔ (۱۱) (بول چال) مجوزہ کام کو کرنے پر آمادہ یا کرنے کا خواہشمند۔ (۱۲) چلتا ہوا؛ جاری؛ عمل کی حالت میں؛ متحرک؛ رواں۔

**Broadside on, face on, stem on etc. :** (ڈنٹھل سامنا، چوڑا حصہ وغیرہ) نقطۂ اتصال کی طرف مائل۔

**Gas is on :** گیس آ رہی ہے؛ گیس کھلی ہے۔

**Is rather on :** (عامیانہ) مزے میں ہے؛ کسی قدر نشے میں ہے۔

**Macbeth is on :** میکبیتھ (ناٹک) دکھایا جا رہا ہے۔

**Send on :** آگے بھیج دینا۔

**To be on :** (بول چال) حامی ہونا؛ طرفدار ہونا۔

**To be on to :** (ابتداءً امریکہ) (کسی کے ارادے یا نیت سے) آگاہ ہونا؛ باخبر ہونا؛ واقف ہونا؛ (کسی کی) منشا یا عندیہ کو جاننا۔

**To speak on :** مسلسل بولنا؛ مسلسل بولتے جانا۔

**Water is on :** پانی آ رہا ہے؛ نل کھلا ہے؛ پانی چل رہا ہے۔

**On : (a)** (۱) (کرکٹ) کھیلنے والے کے داہنے ہاتھ کی طرف کا؛ کھیلنے والے کے داہنے ہاتھ کے میدان کی طرف کا۔ (۲) (شراب کی جائز فروخت کے لئے) حدود کے اندر؛ احاطے کے اندر (On the premises کا مخفف)۔

**On : (n)** (کرکٹ) کھیلنے والے کے داہنے ہاتھ کی طرف کا میدان؛ نیز توصیفی معنوں میں مثلاً On drive داہنی جانب کا ہٹ۔

**- on : (suffix)** ion کے آخری دو حروف پر مشتمل لاحقہ جو (۱) (طبیعیات میں) در جوہری ذرات (سب اٹامک پارٹکلس) کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے مثلاً neutron meson کے ناموں کے ساتھ۔ (۲) (نباتیات) سالماتی (مالیکیولی) حیاتیات میں، بعض اکائیوں کے نام میں استعمال ہوتا ہے مثلاً cistron, codon۔

**On -: (prefix)** (سابقہ) جن افعال کے بعد محاورے میں on آتا ہے، ان کے پہلے یہ لفظ لگا کر اسماء بناتے ہیں۔

**On-again/Off- : (a)** اچانک اور بے قاعدہ طور پر ظاہر یا واقع ہوئے اور تیزی سے غائب ہو جانے والا؛ لمحاتی؛ ناپائدار؛ دوروں جیسا؛ غیر مسلسل۔

**On and off : (a)** رہ رہ کر؛ رک رک کر؛ کبھی کبھی؛ پے در پے۔

**On and off : (n)** اتفاقی حرکت؛ چڑھاؤ اتار؛ وقفہ دار حرکت یا عمل۔

**On-and-off : (v)** (۱) (جہاز رانی) کبھی کنارے کی طرف اور کبھی مخالف (یعنی سمندر کی) سمت میں چلنا۔ (۲) چڑھنا اترنا؛ باری باری سے یا رہ رہ کر آنا اور جانا (خصوصاً بخار کا)۔

**On-bringing : (a)** لانے والا؛ باعث یا سبب ہونے والا؛ شروع کرنے والا۔

**On-comming : (n)** آمد؛ پیش قدمی؛ قریب آنا؛ حملہ؛ چڑھائی؛ پہل؛ سبقت؛ پیش رفت؛ اضافہ؛ زیادتی؛ تقرب؛ نزدیکی۔

**The on-comming of old age :** آمد پیرانہ سالی؛ بڑھاپا آنا۔

**On-coming : (a)** قریب آنے والا؛ پیش رفت کرنے والا؛ کامیاب؛ آئندہ؛ آنے والا۔

The on-coming generation : آئندہ نسل۔

On demand : (adv.) (معاشیات) عندالطلب۔

On deputation : (adv.) (سیاسیات) مستعار الخدمت۔

On dit : (n) گپ کا موضوع؛ سنی سناٸی بات۔

On-draw : (v) (۱) کھینچنا؛ نزدیک لانا؛ ترغیب دینا؛ پھسلا کر لانا؛ باعث ہونا؛ لانا؛ آگے آنا؛ پیش قدمی کرنا؛ سبقت کرنا؛ پہنچنا؛ جا لینا؛ پا لینا۔(۲) (شکار) (کتے کا) بو کے سہارے شکار کو پانا؛ بو پر کھینچا ہوا چلا آنا؛ شکار کو دیکھ لینے کے بعد دھیرے دھیرے اس کی جانب بڑھنا۔

On-go : (n) پیش رفت؛ ترقی؛ پیش قدمی؛ ارتقا؛ نشو و نما۔

On-goer : (n) پیش رو : آگے بڑھنے والا؛ ترقی کرنے والا۔

On-going : (n) آگے بڑھنے یا جاری رہنے کا عمل؛ پیش رفت؛ ترقی۔

On-goings : (n) طرز عمل؛ افعال؛ کاروائیاں؛ کارگزاریاں۔

On-high : (n) دیکھو High

On licence : (n) شراب کی دکان کے اندر شراب پلانے کا لائیسنس۔

On-line : (a) (کمپیوٹر) براہ راست منسلک؛ جو براہ راست طور پر کمپیوٹر کے کنٹرول میں ہو۔

On-line : (adv.) براہ راست منسلک ہو کر؛ براہ راست طور پر کمپیوٹر کے کنٹرول میں رہ کر۔

On live : (phr.) Alive کی قدیم شکل۔

On merits : (adv.) بر بنائے حق؛ صلاحیت کی بنیاد پر۔

On probation : (adv.) (سیاسیات) زیر آزمائش۔

On-roll : دیکھو On-go

On side : (phr.) (فٹ بال، ہاکی وغیرہ) اپنی طرف؛ گیند کے اور اپنے گول کے درمیان۔

On tap : (a) (۱) ڈاٹ لگا ہوا (پیپا)۔ (۲) (شراب کے متعلق) ڈاٹ دار پیپے میں کہ جب چاہیں نکال لیں۔

On the bench/ -boards/ -cards : دیکھو Bench-board /-card

On the cheap : دیکھو Cheap

On the instant : (adv.) فوراً؛ آناً فاناً؛ اسی وقت؛ اسی دم۔

On the sly/ -square : چپ چاپ؛ خفیہ طور پر؛ چھپ کر۔

On the minute/On time : ٹھیک وقت پر۔

On to/Onto : (prep.) پر؛ اوپر۔

Onager : (n) (۱) گورخر؛ جنگلی گدھا (خصوصاً وسط ایشیا کا)۔ (۲) (عہد قدیم وسطیٰ کا) جنگ میں پتھر پھینکنے کا آلہ؛ منجنیق؛ (انجینیئرنگ) سنگ انداز انجن۔

Onagra : (n) علف خر؛ (نباتیات) سنگھاڑا۔

Onagraceae : (n) (نباتیات) سنگھاڑیہ۔

Onagraceous : (a) [f. mod. .L.'Onagraceae.'] سنگھاڑیائی؛ Onagraceae کے سلسلے کا؛ Oenothera جس کی ایک مخصوص نوع ہے۔

Onagrad : (n) سنگھاڑیائی پودا؛ Onagraceae کے سلسلے کا ایک پودا۔

Onanism : (n) [mod. L. 'Onanismus. '] (۱) (طب) جلق؛ مشت زنی۔ (۲) (عضویات) اونانیّت : انزال خارجی؛ عزل۔

Onanist : (n) جلق لگانے والا؛ مشت زن؛ مٹھو لیا۔

Once : (adv.) [ ME. 'anes. 'ones.'] (۱) ایک بار؛ ایک دفعہ؛ ایک مرتبہ؛ ایک گنا۔ (۲) ایک موقع پر؛ ایک روز؛ ایک بار؛ پہلے کبھی؛ ایک زمانے میں۔

At once : فوراً؛ آناً فاناً؛ یکبارگی؛ ایک ساتھ۔

At once stern and tender : ایک ہی سانس میں نرم اور درشت۔

Don't all speak at once : آپ سب ایک ساتھ نہ بولیں (یہ طنزاً ایسے موقعے پر کہا جاتا ہے جب کسی ایسے شخص سے کچھ کہنے یا سنانے کی فرمائش کی جاتی ہے جو کہنے یا سنانے پر رضامند نہیں)۔

For once : ایک مرتبہ؛ ایک موقع پر؛ ایک بار۔

For once and all : قطعی طور پر؛ ہمیشہ کے لئے؛ ایک ہی بار فیصلہ کن طور پر۔

For once and away/- in a way : بہت کم؛ شاذ و نادر؛ کبھی اتفاق سے؛ کبھی کبھی؛ محض ایک بار بطور استثنا۔

For that once : بس اسی مرتبہ؛ صرف اسی بار۔

For this once : بس ایک بار؛ صرف اسی مرتبہ۔

If once, When once : اگر کبھی تو پھر کبھی۔

Not once : کبھی نہیں ؛ ایک بار بھی نہیں۔

That once : صرف اُس مرتبہ ؛ بس اُسی بار۔

This once : صرف اِس مرتبہ؛ بس اِسی بار۔

Once : (Conjuctive adv.) (۱) کبھیں ذرا؛ ایک بار بھی ؛ جب کبھی۔ (۲) جیسے ہی؛ اگر کہیں؛ اگر کبھی۔

Once : (Quasi-a.) ایک بار کیا ہوا؛ ایک بار انجام دیا ہوا۔

Once : (Quasi-n.) ایک موقع؛ ایک بار۔

Once again : ایک مرتبہ اور ؛ مکرر؛ دوبارہ؛ ایک بار پھر۔

Once and again : دو مرتبہ؛ دو بار؛ بار بار (قدرے جلد، اکثر)۔

Once and away : (۱) بس ایک ہی بار؛ قطعی طور پر۔ (۲) بہت کم؛ شاذ ونادر۔

Once for all (for always etc.) : ہمیشہ کے لئے ایک بار ؛ بس ایک مرتبہ ؛ قطعی طور پر ؛ بالکل واضح طور پر ؛ ایک بار اور بس ؛ ایک بار اور کبھی نہیں۔

Once in a way : بطور استشنا ؛ بہت کم ؛ شاذ ؛ شاذ و نادر ؛ گویا نہیں ؛ کبھی اتفاق سے۔

Once in a while : بہت کم ؛ کبھی کبھی ؛ کسی موقع پر ؛ بہت طویل وقفے سے ؛ بہت دنوں پر ؛ کبھی کبھار ؛ کبھی کسی موقع پر۔

Once more : ایک بار اور ؛ دوبارہ ؛ مکرر ؛ ایک بار پھر۔

Once or twice : ایک یا دو بار ؛ چندے ؛ چند مرتبہ ؛ بعض اوقات ؛ ایک دو دفعہ ؛ ایک دو بار ؛ چند بار۔

Once- over : (n) (امریکا) ایک طائرانہ نگاہ ؛ تیزی سے ایک بار معائنہ؛ پہلا معائنہ ؛ پہلا ملاحظہ ؛ پہلی نظر (یانگاہ) کا جائزہ۔

Once removed : (a) ایک درجہ دور۔

Once upon a time : پہلے کبھی ؛ کسی زمانے میں ؛ ایک زمانے میں۔

Oncer : (n) صرف اتور کے اتوار ایک مرتبہ کلیسا جانے والا۔

Onchosphere : (n) [ Once - + sphere.] (حیوانیات) شش خارہ (جنین)۔

Oncidium : (n) [ mod. L. ] (نباتیات) امریکی سحلب ؛ امریکی ثعلب یا ثعلب مصری (ایک مبہی بوٹی)۔

Oncidium papilio : (n) (نباتیات) تیتری پودا ؛ تتلی پودا ؛ تیتری ثعلب۔

Onco : (comb.) [Gr. 'Onkos. '] جزو ترکیبی بمعنی تودہ ؛ ڈھیر ؛ جسامت ؛ مقدار ؛ کمیت مادہ (اور جدید معنوں میں) بد گوشت ؛ رسولی (ٹیومر) (طبی اصلاحوں میں استعمال ہوتا ہے)۔

Oncogenic : (a) رسولی (ٹیومر) پیدا کرنے والا۔

Oncogenicity : (n) رسولی پیدا کرنے کی صفت یا خاصیت۔

Oncogenous : (a) دیکھو Oncogenic

Oncograph : (n) کسی عضو کی کمیت یا جسامت کے فرق کو ریکارڈ کرنے کے لئے اعضاء پیما کے ساتھ استعمال ہونے والا ایک آلہ ؛ آنکو گراف۔

Oncograph : (n) سلعیاتی ؛ علم سلعات سے متعلق۔

Oncology : (n) (طب) علم سلعیات ؛ علم سلعات ؛ علم طب کی وہ شاخ جو سلع یا رسولی سے بحث کرتی ہے۔

Oncome : (n) (۱) آمد ؛ پیش قدمی ؛ حملہ ؛ سبقت ؛ اضافہ۔ (۲) (طب) حملۂ مرض ؛ اصابت۔ (۳) (موسمیات) برف باری ؛ بارندگی ؛ طوفان کی آمد۔

Oncometer : (n) (طب) اعضاء پیما ؛ کسی عضو کے سائز میں واقع تغیرات کو ناپنے کا آلہ۔

Oncometric : (a) آلۂ عضو پیما سے متعلق۔

Oncost : (a) [ (M)DU. 'Onkosten.'] (خاص کر کان کنوں کی زبان میں) وقت یا گھنٹوں کے حساب سے اجرت پر کیا ہوا (کام)۔

**Oncost men / Oncosts men : (n)** وقت یا گھنٹوں کے حساب سے اجرت پر کام کرنے والے مزدور ۔

**Oncotomy : (n)** (جراحی) سلعہ تراشی : غدہ شگافی : ٹیومر یا غدے کی جراحی ۔

**Ondatra : (n) [NL.]** (حیوانیات) امریکی چھچھوندر ۔

**Onding : (n)** (خاص کر اسکاٹستان) شدید بارش یا برفباری ۔

**Ondogram : (n) [fr. f. L. 'Und+ -o- + gram' .]** (برقیات) ترسیم موج : موج نگارش ۔

**Ondograph : (n)** (برقیات) موج نگار : متغیر برقی رو خاص کر تیزی سے متغیر ہوتی ہوئی رو کی موجوں کو خود کار طور پر آلہ بند (ریکارڈ) کرنے کا آلہ ۔

**Ondometer : (n)** (برقیات) موج پیما ۔

**Ondule : (n) [Fr. ]** لہر یا بناوٹ : بناوٹ کا ایک لہر یا انداز : موج در موج یا موجدار بناوٹ جو ایک خاص قسم کی کنگھی کے ذریعہ تانے کے چند دھاگوں کو باری باری پھیلانے اور جھکانے سے ہوتی ہے ۔

**One : (numeral a. ) [ OE. 'an. ' -]** (۱) ایک : یک ۔ (۲) واحد : تنہا : اکیلا ۔ (۳) ایک ذات : یکساں : مماثل : ہم ذات : ہم اوصاف : ہم خواص ۔ (۴) (کبھی کبھی) اول : پہلا : نمبر ایک ۔ (۵) (اختراعی معنوں میں) بہت سے اجزائے ترکیبی کو ملا کر ایک کیا ہوا : متحد : یک شدہ ۔ (٦) ہم رشتہ : ہم خیال : ذہن : احساس یا نیت میں یکساں ۔ (۷) مخصوص : منفرد : یگانہ ۔ (۸) دوسرا : دوسرے (فرد یا افراد) ۔ (۹) مقدم ۔

**One : (Pron.)** (۱) کوئی : کوئی شخص : کوئی فرد : وہ (کوئی مخصوص شے یا شخص) ۔ (۲) ہر ایک میں سے کوئی : (خواہ) کوئی بھی : شمول (یا خصوصاً بمعنی) خود متکلم : تم یا میں یا کوئی اور : ہم لوگ : تم لوگ : وہ لوگ : عوام ۔

**One : (n)** (۱) ایک عدد : ایک کا ہندسہ : اکائی : ایک چیز : ایک شخص ۔ (۲) شخص : چیز : ہستی : شخصیت : (جمع) اشخاص ۔

All in one : سب ملے ہوئے : متحد ۔

In one : (۱) ایک جگہ : ایک ہی جماعت میں : ایک ساتھ ۔ (۲) ایک وار میں : ایک ہی ضرب میں : ایک ہی جست میں : ایک ہی بار میں ۔

In the year one : (مزاحاً) مدتوں پہلے : برسوں پہلے (جو اب یاد نہیں) ۔

Into one : ایک جگہ : ایک ہی جماعت میں : ایک ساتھ ۔

It is all one to me : میرے لئے یکساں ہے : مجھے اس سے کوئی دلچسپی نہیں ۔

Like one 'O' clock : جاندار طور پر : تیزی سے : پر زور یا موثر طور پر : چاق و چوبند ہو کر ۔

Little ones : بچے : اطفال : طفلگاں ۔

Many a one : کئی ایک ۔

Never a one : کوئی نہیں ۔

Number one : اپنی ذات (جس کی انسان کو سب سے پہلے فکر ہوتی ہے) ۔

Ten to one : اغلب یہ ہے کہ ۔

That was a nasty one : (۱) یہ میری ضرب تھی ۔ (۲) یہ سخت مصیبت یا افتاد تھی ۔

The all and the one : کلیّت اور وحدت ۔

The Evil one : شیطان : ابلیس ۔

The Holy one : پاک اور متبرک ہستی : اللّٰہ : معصوم ہستی : حضرت عیسیٰ کا لقب ۔

The one and the other : دونوں ۔

They are at one : ان میں صلح ہو گئی ہے : وہ متفق ہیں ۔

They were made one : ان کی شادی ہو گئی ۔

This is one too many for him : یہ اس کے بس کا نہیں ۔

To become one : متحد ہو جانا : مل کر ایک ہو جانا ۔

To go one better : ایک بولی بڑھ کر بولنا : دوسرے سے ایک قدم بڑھ کر کوئی کام کرنا یا ایک درجہ بڑھ کر جوکھم برداشت کرنا ۔

To make one : ایک کرنا : ملانا : متحد کرنا ۔

(۲)(مجازاً) (امریکی بول چال) چھوٹے پیمانے پر ؛ ضمنی ؛ ذیلی ؛ محدود گنجائش یا ذرائع والا ؛ گھٹیا ؛ معمولی ؛بے مایہ ۔

One-ideaed / -idead : (a) (وہ شخص) جس کے دل میں صرف ایک ہی بات کاخیال جما ہو ؛ تنگ نظر ؛ تنگ خیال ؛ (نفسیات) کو تاہ نظر ۔

One-legged : (a) (۱) ایک ٹانگ کا ؛ لنگڑا ؛ یك پایہ ۔ (۲) (مجازاً) یك طرفہ ؛ غیر مساوی ؛ نابرابر ؛ ادھورا ؛ ادھنگا ؛ آدھا ؛ ناقص ۔

One-man : (a) ایک ہی آدمی کا (کام) ؛ جو ایك ہی شخص کے انتظام میں ہو ؛ یك نفری ؛ فردی ؛ ایك ہی شخص پر مشتمل ؛ اس کے ذریعہ انتظام کیاہوا یا انجام دیا ہوا ۔

One man in a thousand : ہزار میں ایک ؛ بہت کم لوگ ۔

One man one vote : حق رائے دہندگی میں مساوات کا اصول ۔

One-manual : (n) دیکھو One-man

One-off : (a) یکتا ؛ منفرد ؛ فرد ؛ اپنی مثال آپ ؛ لاثانی ؛ بے مثل ؛ (وہ چیز) جو ایك ہی بنائی گئی ہو ؛ نیز بطور اسم ۔

One of these days : کبھی ؛ کسی روز ۔

One or two : بہت کم ؛ بہت تھوڑی تعداد میں ؛ ایك یا دو ۔

One over the eight : بہت زیادہ پینے والا ۔

One pair : (1) دو سیڑھی اوپر ؛ دو زینے اوپر ؛ دوسری منزل پر ۔

One phase : (a) (برقیات ، انجینیئرنگ) یك ہیئت ۔

One-piece : (a) ایك ہی ٹکڑے سے بنا ہوا یا ایك ہی ٹکڑے پر مشتمل ؛ یك فردی ؛ یك پارچہ (مثلاً غسل کا یك فردی لباس) ۔

One-pounder : (n) ایک پاؤنڈ وزن کا گولا داغنے والی توپ ۔

One-sided : (a) (۱) جزوی ؛ یك طرفہ ؛ یك رخا ؛ متعصبانہ ؛ غیر منصفانہ ۔ (۲) ایك طرف جھکا ہوا یا لٹکا ہوا یا دوسری طرف کی بہ نسبت ایك طرف زیادہ بڑھا ہوا ۔ (۳) جو ایك ہی طرف موجود یا واقع ہو ؛ (نباتیات) یك سُوگلہ ؛ یك سُو بر گہ ۔

One-sidedly : (adv.) جانبدارانہ ؛ طرفدارنہ ؛ یك طرفہ طور پر ؛ متعصبانہ ۔

To remain for ever one : ہمیشہ یکساں رہنا ۔

Train due at one twenty-five : ٹرین کا وقت ایك بج کر پچیس منٹ ہے ۔

Will you make one : (قدیم) کیا آپ ہماری جماعت میں شامل ہوں گے ۔

One : (suffix) [ Gr.] (لاحقہ) (کیمیا) ہائیڈرو کاربن مرکبات کے ناموں میں آتا ہے ۔

One after another / One after one/ One and all : (۱) ایك ایك کرکے ؛ ایك کے بعد ایك ؛ یکے بعد دیگرے ۔ (۲) سب کے سب ؛ ہر ایك (فرداً فرداً اور اجتماعی طور پر) ۔

One and another : ایك سے زیادہ ؛ دو یا زائد ۔

One and one : دیکھو One after another

One and six pence : ایك شلنگ چھ پینس ۔

One-armed bandit : (n) قمار بازی کی ایك مشین جو دستے کو نیچے دبانے سے چلتی ہے ۔

One at a time : دیکھو One after another

One-berry : (n) (امریکا) دیکھو Hackbery

One by one : دیکھو One after another

One-coloured : (a) پورا کا پورا یکرنگ ؛ ایك رنگ ۔

One-eyed : (a) (۱) اعور ؛ کانا ؛ یك چشم ؛ ایك آنکھ والا ؛ واحد العین ۔ (۲) (مجازاً) (تحقیر آمیز) ناقص ؛ جس میں ضروری خوبی کا فقدان ہو ؛ عیب دار ؛ (امریکا) بے ایمان ؛ بے انصاف ؛ دھاندلی کرنے والا ؛ کم اجرت دینے والا ۔

One-fluid theory : (n) (برقیات) یك سیالی نظریہ ۔

One-fold : (a) (۱) سادہ ؛ مفرد ؛ غیر مرکب ؛ ایك ہی جزو پر مشتمل ؛ ایك جزو والا ؛ اکہرا ، اکہری ۔ (۲) سادہ لوح ؛ سیدھا سادہ ؛ بے لاگ ؛ کھرا ؛ یك رنگ ۔

One-handed : (a) (۱) یك دست ؛ ایك ہتھا ؛ جس کو ایك ہی ہاتھ ہو یا ایك ہاتھ کام کے لائق ہو ۔ (۲) ایك ہاتھ سے انجام دیا ہوا (کام) ۔

One-horse : (a) (۱) ایك گھوڑے کی (گاڑی وغیرہ) ؛ یك اسپہ ۔

One-sidedness : (n) یک طرفی : یک رخی : جانبداری : طرفداری : تعصب ۔

One-step : (n) ایک قسم کا ناچ جو جوڑوں میں ناچتے ہیں نیز اس ناچ کی موسیقی یا دھن ۔

One-step : (v) ایک قسم کا ناچ ناچنا ۔

One-time : (a) کبھی : پہلے کبھی : کسی زمانے میں : گذشتہ زمانے میں ۔

One-time pad : (n) مختلف خفیہ تحریروں کا پیڈ جن میں سے ہر ایک صرف ایک بار استعمال کی جاتی ھے ۔

One-track : (a) یک طرفہ : یک سو : (ذہن) جو خیال یا عمل کے ایک ہی خط پر مرکوز ہو : کم نظر : کوتاہ نظر ۔

One-up : (a) ایک قدم آگے : ایک پوائنٹ زیادہ : ایک اسکور زیادہ۔

One-upmanship : (n) (روزمرہ) ہمیشہ ایک اسکور زیادہ یا آگے رہنے کا فن ۔

One vote one value : حلقہ ہائے انتخاب کی مساوات کا اصول ۔

One-way : (a) (۱)(ہل) جس سے دھاریاں ایک ہی رخ میں بنتی ہیں ۔ (۲) (سڑک) جس پر گاڑیاں صرف ایک ہی طرف کو چلتی ہیں : یک طرفہ : ایسی سڑک پر چلنے والی ٹریفک ۔

One-way : (n) یک طرفہ سڑک یا اس پر چلنے والی گاڑیاں ۔

One-while : (a or adv.) دیکھو One-time

One with another : (۱) اوسطاً : بہ لحاظ اوسط ۔ (۲) باہم : ایک دوسرے کو : ایک دوسرے سے ۔

Oneir-/ Oneiro-/ Oniro- : (comb.) یونانی لفظ Oneiros سے بنا یا ہوا سابقہ بمعنی خواب ۔

Oneiric : (a) (نفسیات) رویائی : خوابی : خواب سے متعلق ۔

Oneirocritic /Onirocritic : (n)[Gr. 'Oneirokritikos.'] (۱)(خوابوں کی تعبیر بتانے والا : معبّر : تعبیر گو : تعبیر داں ۔ (۲) (عموماً جمع) فن تعبیر گوئی : علم تعبیر خواب : تعبیر یات ۔

Oneirocritical / Onirocritical : (a) (۱) معبرانہ : تعبیر دانی کا۔ (۲)تعبیر یاتی : فن تعبیر گوئی کا یا اس سے متعلق ۔

Oneirocratically / Onirocritically : (adv.) ازروئے تعبیر گوئی : معبرانہ : ازروئے تعبیر دانی : فن تعبیر گوئی کی رو سے : تعبیر یاتی طور پر ۔

Oneirocriticism / Oniricriticism : (n) فن تعبیر گوئی : علم تعبیر خواب : تعبیر یات : تعبیر گوئی : تعبیر دانی ۔

Oneirodynia : (n) (نفسیات) مضطرب نیند : کابوس ۔

Oneirologist : (n) ماہر تعبیریات : خواب یا تعبیر خواب کے علم یا فن میں مہارت رکھنے والا : علم رویا کا ماہر ۔

Oneirology : (n) (۱)علم تعبیر خواب : تعبیریات : فن تعبیر گوئی ۔ (۲)علم رؤیات :منامیّات ۔

Oneiromancy : (n) (نفسیات) رویائی تفاؤل : رویائی الہام : خواب کی بنا پر پیش گوئی ۔

Oneiroscopist : (n) (نفسیات) تعبیر داں : تعبیر گو : ماہر تعبیر خواب ۔

Oneiroscopy : (n) (نفسیات) علم تعبیر خواب : تعبیر خواب :خوابوں کی پرکھ اور ان کی تعبیر ۔

Oneness : (n) (۱) یکتائی : وحدت : وحدانیت : توحید : یگانگی ۔ (۲) ایک ہونا : انفرادیت : منفرد ہونا ۔ (۳) سالمیت : سالم ہونا : ایک ذات ہونا : ہم آہنگی : اتحاد : کمال : جامعیت : اکملیت ۔ (۴) یکسانیت : غیر تعبیر پذیری : یکساں ہونا : غیر متغیر ہونا : تشابہ : مماثلت : ثبات ۔ (۵)یک ذہنی : یک رائی : ذہن : احساس یا مقصد کا ایک ہونا : باہمی رضامندی : مطابقت : ہم خیالی : موافقت۔

Oner/ One-er : (n) (۱) (عامیانہ) اکا : فرد : طاق : بے نظیر شخص یا چیز : بہترین چیز : منفرد شخص یا شے : غیر معمولی چیز ۔ (۲) (روزمرہ) کوئی شخص یا چیز جو کسی اعتبار سے اول درجے کی یا نمبر ایک قسم کی سمجھی یا کہی جاتی ہو ۔ (۳) (روزمرہ) ایک کا ہاتھ : کرکٹ میں وہ ہٹ جس میں ایک رن بنے ۔

A oner at : (عامیانہ) (کسی بات میں) فرد : طاق ۔

Gave him a oner : (عامیانہ) اسے زور کا ہاتھ مارا۔

Onerous : (a) [L. 'Onerosus. '] مشکل : پر مشقت : صعب : سخت : سنگین : گراں : شاق : دشوار : پر زحمت : مکلف : جس پر کوئی بار ہو یا جو کسی قانونی پابندی کے اندر ہو ۔

Onerous consideration : (n) (اسکاتستانی قانون) عوض : وہ

معاوضہ جو اتنی قیمت کی چیز لے کر دیا گیا ہو (بخلاف جو مفت ہو) : بے فیض معاوضہ : غیر رفاہی عوض۔

Onerous grant : (n) (اسکاتستانی قانون) وہ عوض یا عطیہ جو اس قیمت کی چیز لے کر دیا گیا ہو : بے فیض عطیہ ۔

Onerous property : (n) (قانون) جائداد جس پر بار ہو ۔

Onerous tax : (n) (معاشیات) بے فیض ٹیکس : غیر رفاہی محصول ۔

Onerously : (adv.) پر مشقت طور پر : سختی سے ۔

Onerousness : (n) سختی : مشکل: صعوبت : دشواری : تکلیف : زحمت ۔

Ones : دیکھو Once

Oneself / One's self : (Pron.) (۱) اپنے تئیں : خود ۔ (۲) کوئی : کسی کے تئیں ۔

Onfall : (n) (۱) حملہ : یورش ۔ (۲) (موسمیات) بارندگی ۔

Onflow : (n) ریلا : بہاؤ ۔

Onhanger : (n) (حقارتاً) دست نگر : طفیلی : حاضر باش : جلودار : حاشیہ نشیں ۔

Onion : (n) [ME. 'Unyon , Oyn(y) on'.] (۱) پیاز : بصلہ (جمع بصل) : پیاز کا پودا ۔ (۲) (عامیانہ) بر موڈا کا باشندہ ۔ (۳) پیاز کی دوسری قسمیں یا اس جنس کے دوسرے پودے ۔

Off one's onion : بیوقوف : جھکی : دیوانہ : سودائی۔

Rock onion / Welsh - : (n) پہاڑی پیاز جس میں پوٹ نہیں بیٹھتی صرف پتے ہوتے ہیں ۔

To know one's onion : (امریکی عامیانہ) بخوبی واقف ہونا : بآسانی بیوقوف نہ بنایا جانا : بآسانی بیوقوف نہ بننا ۔

Wild onion : (n) پیاز ہی کی جنس کا ایک پھولدار پودا جسے صرف اس کے خوش نما پھول کے لئے اُگایا جاتا ہے نیز دوسرے بصلہ دار پودے ۔

Onion : (v) (۱) پیاز سے خوشبو دار بنانا : پیاز سے بگھارنا ۔ (۲) پیاز ملنا : آنکھوں میں پیاز مل کر آنسو نکالنا ۔

Onion couch / -grass / -twitch : (n) پیازی گھاس (جئی کے پودے سے مشابہ ہوتی ہے) ۔

Onion-domed / -spired : (a) پیاز نما گنبد والا : پیازہ نما برجی والا ۔

Onion eyed : (a) آنسو بھری آنکھوں والا : ڈبڈبائی آنکھوں والا ۔

Onion shell : (n) گول شکل والے مختلف گھونگوں کا نام ۔

Onion weathering : (n) (ارضیات) پرت ریزی ۔

Oniony : (a) بصل نما : پیاز جیسا ۔

Oniro- : دیکھو Oneiro-

Oniscus : (n) (حیوانیات) جنس خرخاکی : کاٹھ کے کیڑے ۔

Oniscus Asillus : (n) (حیوانیات) خرخاکی : خرجوں ۔

Onlooker : (n) تماشائی : تماشا بین : ناظر : نظارہ کن ۔

Onlooking : (a) تماشائی :ناظر : کسی چیز کو دیکھنے والا ۔

Only : (a) [ OE. 'anlic. '] (۱) اکیلا : تنہا : اکلوتا : واحد ۔ (۲)(اپنی نوعیت کا) ایک ہی : منفرد ۔ (۳) افضل : ممتاز : برتر : اعلیٰ : فائق ترین : بے نظیر : لاثانی : بے مثل : بے بدل ۔

One only : صرف ایک : فقط ایک : بس ایک ہی(زیادہ نہیں)۔

Only : (adv. & Conj. ) [ME. 'Onliche. '] (۱) صرف : فقط : محض ۔ (۲)البتہ : مگر یہ ہے کہ ۔ (۳) بجز اس کے کہ : اگر یہ نہ ہوتا کہ ۔

If only : اگر کہیں : کاش۔

You only (or only you) can guess : صرف تم ہی قیاس کر سکتے ہو ۔

You can only guess/ You can guess only : تم صرف قیاس ہی کر سکتے ہو ۔

Only-begotten : (a) اکلوتا جنا ہوا ۔

Only for : (adv.) محض ۰۰۰ کے لئے : صرف ۰۰۰ کے لئے : فقط ۰۰۰ کی خاطر ۔

Only just : (adv.) بس ابھی : فوراً : ابھی ابھی : بس تھوڑی دیر قبل : ذرا دیر پہلے ۔

Only that : (adv.) جہاں تک ۰۰۰ کہ : اس کے سوا ۰۰۰ کہ ۔

Onocentaur : (n) [LL. 'Onocentaursus. '] (اساطیر) ایک افسانوی مخلوق : قنطور جس کا سر انسان اور جسم گدھے کا ہوتا ہے ۔

Onolatry : (n) خر پرستی ۔

Onomancy : (n) [ Fr. 'Onomancie. '] نام یا اس کے حروف کی بنا پر فال بتانا یا پیش گوئی کرنا : تفأل اسمی ۔

Onomantic / -al : (a) تفأل اسمی سے متعلق : نام یا اس کے حروف کی بنا پر پیشگوئی کرنے والا ۔

Onomastic : (a) [ Gr. 'Onomastikos.'] (۱) اسمی : ناموں کا یا ان سے متعلق : نام رکھنے سے متعلق : اسمیاتی : ناموں پر مشتمل : اسم : اسماء یا تسمیہ سے متعلق ۔ (۲) دستخطی (دستاویز) : (قانونی دستاویز ) جس میں دستخط تو خود کیا گیا ہو مگر مضمون دوسرے کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہو ۔

Onomasticon : (n) [ Gr. ] لغت اسماء : افراد کے ناموں کی فہرست (به ترتیب حروف تہجی ) ۔

Onomato - : (comb.) [ Gr. 'Onomatos '] سابقه بمعنی نام : اسم ۔

Onomatologist : (n) ماہر اسمیات : عالم الاسماء : ماہر اصطلاحیات : اصطلاحیات داں ۔

Onomatology : (n) اسمیات : علم اسماء : اسماء و اصطلاحات کی تشکیل و توضیح کا علم : علم الاصطلاح : اصطلاحیات ۔

Onomatomania : (n) (نفسیات) نام ترسی : (طب) جنون الفاظ : جنون اسماء ۔

Onomatop / Onomatope : (n) آوازی یا صوتی لفظ یا نام ( جس کی تشکیل اس چیز کی آواز کی بنا پر ہوئی ہو ) : صوتی الفاظ : صوتی نام ۔

Onomatopoeia : (n) [LL. f. Gr. ] (۱) نام یا لفظ کی تشکیل جس میں ایک چیز سے ملحق آواز بھی ملی ہوئی ہو : صوتی تسمیه : الفاظ کی تشکیل میں کار فرما اس اصول کی قوت : صوتیت : آوازی ترکیب : صوتی ترکیب ۔ (۲)اس طرح بنا ہوا لفظ : آوازی یا صوتی لفظ : صوتی نام ۔ (۳)(علم البدیع) تقریر یا تحریر کو مؤثر بنانے کے لئے اس میں فطری طور پر معنی خیز الفاظ ، جملوں اور ترتیب کا استعمال ۔

Onomatopoeic/ -al : (a) (۱) صوتی :آوازی ، صوتی تسمیه سے متعلق : صوتی لفظ یا نام سے متعلق : مصنوعی : نقلی ۔ (۲)تقلیدی ۔

Onomatopoeically : (adv.) تقلیداً : صوتی اعتبار سے : مصنوعی طور پر ۔

Onomatopoesis/ Onomatopoiesis : (n) کسی چیز کی آواز کے لحاظ سے اس کا نام گھڑنا یا رکھنا : صوتی تسمیه ۔

Onomatopoetic : (a) دیکھو Onomatopoeic

Onomatopoetic theory of words : نظریۂ صوتی اسمیت الفاظ ۔

Onomatopoetically : (adv.) دیکھو Onomatopoeically

Onrush : (n) پانی یا لشکر کا آگے بڑھنا : نرغه : تیزی سے آگے بڑھنے یا جھپٹنے کا عمل ۔

Onrushing : (a) آگے بڑھتا ہوا ۔

Onset : (n) [ON- + SET . ] (۱) حمله : یورش : چڑھائی : دھاوا : (طب) اصابت : حملۂ مرض ۔ (۲) زور شور کی ابتدا : ہلّه : کسی عمل کی ابتدا یا آغاز : آمد ۔

Onslaught : (n) [ early MDU. 'aenslag .'] حمله : یورش : دھاوا : چڑھائی : خاص کر پرزور ضرب یا تخریب کارانه حمله : سخت حمله : ہله ۔

Onstead : (n) (۱) کھیت سے ملحق مکان یا مکانات ۔ (۲) دفاتر ۔

Onto- : (comb. ) [Gr. 'on , ont-.'] سابقه بمعنی وجود ،ہستی، ہونا ۔

Ontogenesis : (n) علم ارتقائے فرد :(حیاتیات) شخصی ارتقاء :انفرادی ارتقاء ۔

Ontogenetic : (a) (۱) شخصی ارتقاء ۔ (۲)علم ارتقائے فرد ۔

Ontogenetically : (adv.) علم ارتقائے فرد کی رو سے ۔

Ontogenist : (n) علم ارتقائے فرد کا طالب یا ماہر : تاریخ نطفه یا ارتقائے جنین کا طالب علم ۔

Ontogeny : (n) (۱) علم ارتقائے فرد : انفرادی ارتقاء ۔ (۲) وجود کی نشوو نما کی تاریخ یا اس کا علم : تاریخ نطفه : علم جنین : ارتقائے جنین ۔

Ontologic / -al : (a) وجودی : علم الوجود کا : مابعد الطبیعیاتی ۔

Ontological argument / -proof : (n) (فلسفه) مابعد الطبیعیاتی ثبوت وجود : (وجود خدا کا) مابعد اطبیعیاتی ثبوت ۔

Ontologically : (adv.) علم الوجود کی رو سے ۔

Ontologism : (n) (دینیات) وجودیت : عقیدۂ وجود : عقیدۂ معرفت ۔

Ontologist : (n) ماہر علم الوجود : وجودی : ماہر علم وجودیت ۔

Ontology : (n) [mod. L. 'Ontologia.'] (۱) (فلسفہ) (مابعد الطبیعیات کا ایک شعبہ) علم الوجود : مطالعۂ وجود : وجودیات : علم حقیقت اشیاء : علم حقیقت ۔ (۲)(فلسفہ) مابعد الطبیعیات ۔

Onus : (n) [L. 'Onus.'] (۱) بار:بوجھ :وزنی ۔ (۲) فرض : ذمہ داری ۔

Onus probandi : (L. Phrasc.) (قانون) بار ثبوت (بذمۂ مدعی)۔

Onward/ Onwards : (adv.) [ f. On (adv.) + ward .'] آگے ۔

Onward : (a) (حرکت وغیرہ) آگے کی طرف منعطف کی ہوئی : (کبھی کبھی چیزوں کے لئے) آگے بڑھتی ہوئی : آگے کی طرف بڑھنے والی : آگے کی طرف کا : آگے بڑھنے والا ۔

Onwardness : (n) پیش رفت: پیش قدمی: ارتقا: آگے بڑھنا: ترقی ۔

Ony : دیکھو Any

Onych/Onicho-: (comb.) [L.] جزو ترکیبی بمعنی "ناخن" پنجہ : چنگل ۔

Onycha : (n) [L.] (۱) اظفار: ایک قسم کا بخور جسے یہودی اپنی مذہبی تقریبات میں استعمال کرتے تھے (ایک قسم کے گھونگے کے گلپھڑوں کا ڈھکن جسے جلانے سے ایک تیز خوشبو ملتی ھے)۔ (۲) (طب) ناخنہ؛ (حیوانیات) ناخن بوپھا۔

Onycha tropia : (n) (طب) لطافتِ ناخن: ناخن کا پتلا ہونا۔

Onychauxis : (n) (طب) دبازتِ ناخن: ناخن کا موٹا ہونا۔

Onychia : (n) [ mod. L. ] ورم ناخن: داحس: بَسہرَی: انگل بیڑھا۔

Onychite : (n) (معدنیات) مرمر رنگا رنگ ۔

Onychitis : (n) دیکھو Onychia

Onychium : (n) (۱) (حیوانیات) پنجك پنجہ کوتاہ ۔ (۲)(حیوانیات) تلوہ (حشرہ)۔

Onychium : (comb.) [L.] جزو ترکیبی بمعنی ناخن (ہاتھ یا پاؤں کا) یا حلقۂ ناخن ۔

Onychoid : (a) مثل ناخن: شکل یا بناوٹ میں انگلیوں کے ناخن جیسا۔

Onycholysis : (n) ناخن کا ہلنا یا اکھڑنا (جس میں پہلے نوک پر ناخن گوشت سے جدا ہوتا ھے اور بڑھتے بڑھتے جڑ تك جدا ہو کر گر جاتا ھے)۔

Onychomadesis : (n) ناخنوں کا ڈھیلا ہوکر گر جانا یا جھڑ جانا۔

Onychomancy : (n) ناخنی تفاؤل؛ ناخنوں سے قیاس کرنا؛ ناخن دیکھ کر پیش گوئی کرنا۔

Onychomycosis : (n) ناخنوں کی ایک بیماری جو بعض کھمبیوں سے ہو جاتی ھے ۔

Onychonosis : (n) مرض ناخن۔

Onychophagia/ -gy : (n) (طب) ناخن خوری : دانتوں سے ناخن کترنے کی عادت جو جذباتی اور نامرادی کی علامت ھے ۔

Onychophora : (n) ناخنوں والا حیوان (خصوصاً رینگنے والوں میں) ؛ ناخن بردار جانور : (جمع)ناخن بر داران۔

Onychophoran : (a) ناخن دار؛ ناخن بردار؛ ناخنوں والا؛ پنجہ دار؛ (خصوصاً سانپ کی نوع کے رینگنے والے جانوروں کے لئے)۔

Onychophoran/Onychophore : (n) دیکھو Onychophora

Onychophorous : (a) دیکھو Onychophoran

Onyx : (n) (۱) (معدنیات) جزع: عقیق سلیمانی: سنگ سلیمانی: سلیمانی پتھر۔ (۲) (طب) ناخنہ؛ قرینہ کے نچلے حصہ کا غیر شفاف ہونا۔

Onyx marble : (n) مرمرِ رنگا رنگ ۔

Oo-/O - : (comb.) [ Gr.] جزو ترکیبی بمعنی انڈا؛ بیضہ ۔

Oobit : (بولی) موئی لاروا؛ مویٹ ۔

Ooblastema : (n) (حیوانیات) بارور بیضہ۔

Oocyst : (n) (حیوانیات) بیضہ انبان۔

Oocyte : (n) (۱)(علم خلیات) مادہ گمٹہ ۔ (۲) بیضہ خلیہ ۔

**Oodles : (n)** انبار؛ تودے؛ ڈھیر؛ بڑی مقدار؛ کثرت؛ بہتات؛ افراط؛ فراوانی۔

**Ooecial : (a)** بیض کیسوی؛ کیسۂ بیضہ سے متعلق۔

**Ooecium : (n)** بیض کیسہ؛ کیسۂ بیض؛ وہ کیسہ یا تھیلی جس میں بیضہ پہنچتا اور بارور ہوتا ہے (بعض مرکب الجسم حیوانات میں)۔

**Oof : (n)** (عامیانہ) مال؛ دولت؛ روپیہ پیسہ : Ooftisch کا مخفف۔

**Oof-bird : (n)** سونے کی چڑیا؛ مالدار آدمی؛ روپیہ دینے والا۔

**Oofless : (a)** نادار؛ کم حیثیت؛ بے مال و دولت۔

**Ooftisch : (n)** دیکھو Oof

**Oofy : (a)** مالدار؛ دولت مند؛ متمول؛ ذی حیثیت۔

**Oogamous : (a) [Gr.]** (عضویات) جس میں تناسل نر اور مادہ خلیوں کے ملنے سے ہوتا ہے۔

**Oogamy : (n)** (۱) (حیاتیات) نا برابر گمٹی ملاپ۔ (۲) (حیوانیات) نرمادی زواجیت۔

**Oogenesis : (n)** پیدائش بیضہ؛ نشو و نمائے بیضہ؛ تولید بیضہ؛ تشکیل بیضہ؛ استبضاء۔

**Oogenetic : (a)** تولید بیضہ یا نشو و نمائے بیضہ سے متعلق : استبضائی۔

**Oogeny : (n)** دیکھو Oogenesis

**Oogonium (n) [Gr.]** (۱) (حیوانیات) بیض خلیہ۔ (۲) (نباتیات) بیض کرہ دان؛ مادہ عضو تولید جو عموماً گول خلیہ یا تھیلی جیسا ہوتا ہے اور جس میں ایک یا زیادہ خلیات تولید مادہ ہوتے ہیں نیز جو بارور ہو کر Oospore بن جاتے ہیں۔

**Ooidal : (a) [Gr.]** بیضوی؛ بیضاوی؛ بیضہ نما؛ مثل بیضہ؛ بیضہ شکل۔

**Ookinesis : (n) [L.]** (حیوانیات) تحرکِ بیضہ۔

**Ookinete : (n) [Gr.]** (مختلف یک خلیوی حیوانات میں) متحرک بیضہ (وہ بیضہ جو بارور ہونے کے بعد خود حرکت کرتا ہے مثلاً مچھر وغیرہ)۔

**Ookinetic : (a)** تحرّک بیضہ سے متعلق۔

**Oolakan/-chan/Ou-/Eu- : (n)** شمالی مغربی امریکا کی سمندری مچھلی جو سالمن مچھلیوں کے خاندان سے ہے اور جس کا روغن دار جسم خشک ہونے پر موم بتی کی طرح جلایا جاتا ہے؛ کینڈل مچھلی؛ شمع ماہی۔

**Oolemma : (n) [ L. ]** بیضہ پوش جھلی؛ وہ باریک جھلی جو انڈے کے گرد لپٹی ہوتی ہے۔

**Oolite : (n) [ Fr. 'Oolithe. ']** (۱) (معدنیات) دانہ دار چونے کا پتھر (جو مچھلی کے انڈوں کی طرح ؛ ننھے ننھے، گول دانوں سے مل کر بنا ہوتا ہے اور ہر دانہ ریت کے ایک ذرے کے گرد لپٹے ہوئے چونے کے کاربونیٹ پر مشتمل ہوتا ہے)۔ (۲) (ارضیات) اس پتھر کی متحجر چٹانوں کا سلسلہ؛ حجرالجص۔ (۳) صفت کے معنوں میں۔

**Oolite formation : (n)** چونا پتھر کی تشکیل۔

**Oolith : (n)** (ارضیات) سنگ دانہ دانہ۔

**Oolitic : (a)** چونا پتھر جیسی ساخت کا؛ چونا پتھر کی تشکیل سے متعلق : چونے کے پتھر کا۔

**Oologic/-al : (a)** علم بیض الطیور سے متعلق؛ پرندوں کے انڈوں کے مطالعے یا ان کے بیان سے متعلق۔

**Oologically : (adv.)** علم بیض الطیور کی رو سے۔

**Oolologist : (n)** علم بیض الطیور کا ماہر؛ پرندوں کے انڈے جمع کرنے والا۔

**Oologize : (v)** (۱) بیض الطیور کا مطالعہ کرنا۔ (۲) پرندوں کے گھونسلوں اور انڈوں کی کھوج لگانا۔

**Oology : (n) [mod. L. 'Oologia. ']** (۱) (حیوانیات) علم بیض الطیور؛ پرندوں کے انڈوں کا مطالعہ یا ان کا بیان (خصوصاً ظاہری شکل یا رنگ روپ کے لحاظ سے)۔ (۲) پرندوں کے انڈے جمع کرنا؛ پرندوں کے انڈے جمع کرنے کا فن۔

**Oolong/Ou- : (n) [ Chinese, Wulung. ']** خشک کی ہوئی چائے کی سیاہ پتی؛ چائے کی ایک قسم : کالی پتی۔

**Oolysis : (n)** (نباتیات) بیض پاشی۔

**Ooman :** بول چال میں Woman کا متبادل۔

Oomancy/Oomantia : (n) [ L. ] پرندوں کے انڈوں کے ذریعہ پیش گوئی؛ انڈوں سے فال لینا۔

Oometer : (n) بیضہ پیمہ؛ انڈوں کی پیمائش کا آلہ۔

Oomiak/Umiak/Ooniak : (n) [ Eskimo. '] پیڈل سے چلنے والی ایک لمبی اسکیمو کشتی جو عورتوں اور بچوں کے لئے ہوتی ہے۔

Oomycetes : (n) [ NL. ] (نباتیات) بیض فُطر؛ ایک طفیلی سما روغ یا کھمبی کی ذیلی قسم۔

Oomycetous : (a) بیض فطری؛ ایک طفیلی سما روغ کی ذیلی قسم سے متعلق۔

- oon : (لاحقہ) انگریزی میں کوئی معین مفہوم نہیں رکھتا لاطینی میں ان الفاظ میں آتا ہے جن سے تضحیک یا حقارت ظاہر ہوتی ہے (جیسے buffoon وغیرہ)۔

Oonopidae : (n) [NL. f. 'Oonops. '] چھوٹی مکڑی کا ایک خاندان جس کی چھ آنکھیں یا ایک بھی نہیں اور چھ جالی بننے والے اعضاء ہوتے ہیں۔

Oont : (n) بول چال میں Want کا متبادل۔

Oont : (n) [Hindi. ] (اینگلو انڈین عامیانہ) اونٹ۔

Oop : (v) (اسکاتستانی) باندھنا؛ یکجا کرنا؛ متحد کرنا؛ جوڑنا۔

Oopak/Oopack : (n) چن کے صوبے ھوپے میں پیدا ہونے والی سیاہ چائے کی قسموں میں سے ایک؛ اوپک۔

Oophagous : (a) انڈے کھا کر بسر کرنے والے (حشرات یا رینگنے والے حیوانات)۔

Oophore : (n) [ f. Oo- + Phore. ] مبیض نباتات۔

Oophorectomy : (n) مبَیض براری۔

Oophoridum/Oophorid : (n) [Gr.] (نباتیات) تخمک خانہ؛ بیض دان۔

Oophoritis : (n) (مرضیات) ورم مبیض؛ بیضہ دان کا ورم اور سوزش۔

Oophoron : (n) مبیض؛ بیضہ دان؛ تخم کیسہ۔

Oophorostomy : (n) (جراحی) تفویہ مبیض۔

Oophorotomy : (n) (جراحی) مبیض شگافی۔

Oophyte : (n) دیکھو Ophore

Oophyte : (n) (نباتیات) مبیض پودا؛ گمثہ پودا؛ بغیر پھول والے پودوں (فرن، کائی وغیرہ) کی وہ حالت یا ہیئت جس میں وہ نر اور مادہ اعضاء کے حامل ہوتے ہیں؛ تناسل یا تولید جنسی۔

Ooplasm : (n) انڈے کے خلیے کا زندہ مادہ؛ نفز مایۂ بیضہ۔

Ooplasmic : (a) نفز مایۂ بیضہ سے متعلق۔

Ooplast : (n) بیضہ کرہ؛ بغیر پھول والے پودوں کا وہ مادہ خلیہ جو بارور ہونے کے بعد Oospore بن جاتا ہے۔

Oopod : (n) کیڑوں کے انڈے کی نالی یا ڈنک کی ساخت میں شامل ٹکڑوں میں سے ایک۔

Ooporphyrin : (n) انڈے کی زردی؛ انڈے کے اندر کا ہلکا زرد مادہ۔

Oopuhue : (n) [ Hawaiian 'Oopu- hue. '] دیکھو Globe fish

Oor : our کا اسکاتستانی متبادل۔

Oorali Woorali کا متبادل۔

Oosperm : (n) (نباتیات) بیضۂ تخم؛ (حیوانیات) بارور بیضہ؛ بیضۂ مادہ ۔

Oosphere : (n) دیکھو Ooplast

Oosporange/ -gium : (n) (۱) نباتیات کی ایک اصطلاح۔ (۲)(نباتیات) وہ کیسہ یا تھیلی جس میں بارور بیضہ ہوتا ہے؛ بارور بیضہ دان۔

Oospore : (n) (۱) (نباتیات) بارور مادہ خلیہ؛ بارور بیضہ کرہ؛ بیضہ بذرہ۔ (۲) (حیوانیات) بارور بیضہ۔

Oostegite : (n) [ Gr.] انڈے کا خول؛ انڈے کا چھلکا جو بعض قشریوں میں جسم کے مخصوص حصوں کے پھیلنے سے بنتا ہے۔

Oostegitic : (a) بعض قشریوں کے انڈے کے خول سے متعلق۔

Ootheca : (n) [ Gr.] بعض بے ریڑھ حیوانات کے انڈوں کا خول یا کوا؛ نیز (نباتیات) بارور بیضہ دان؛ وہ کیسہ یا تھیلی جس میں بارور بیضہ ہوتا ہے۔

Oothecal : (a) بعض بے ریڑھ حیوانات کے کوے سے متعلق : بارور بیضہ دان سے متعلق۔

Ootocoid/Ootocoidean : (n) [ mod. L. 'Octocodia. '] (حیوانیات) دودھ پلانے والے جانوروں کی قسم Ootocoidea کا یا اس سے متعلق۔

Ootocoid/Ootocoidean : (n) اس قسم کا جانور : تھیلی دار جانوروں سے مشابہ ایک دودھ پلانے والا جانور۔

Ootocous : (a) (حیوانیات) بائض: بیضہ زا: انڈے دینے والا (جننے والا نہیں)۔

Ooze : (n) [ OE. 'wos.'] (۱) کستے کا عرق جو چمڑا رنگنے کے کام آتا ہے: سماق (جھاڑی) یا اس کی پسی اور سکھائی ہوئی پتیاں جو چمڑا کمانے اور رنگنے میں کام آتی ہیں۔ شاہ بلوط (اوک) کی چھال کا عرق (جسے جوش دے کر تیار کرتے ہیں) چمڑا رنگنے کا عرق۔ (۲) مد (نیم وغیرہ کا): رساؤ: رسی ہوئی چیز: رطوبت جو کسی چیز سے رستی ہے: سست بہاؤ: سست دھارا: آہستہ بہنے والی نہر۔

Ooze : (n) [OE. 'wase. '] (۱) (سمندر یا دریا کی تہ کی) کیچڑ: گیلی مٹی: دلدل: گاد۔ (۲) (سمندر کے کنارے) سفید یا بھورے رنگ کا چنُیلا مادہ جو قعر سمندر میں دور تک پھیلا ہوتا ہے۔

Ooze : (n) [ OE. 'wosen. '] (۱) رسنا: بہنا: پھوٹ نکلنا: چھن چھن کر آنا: چونا: ٹپکنا: پسیجنا: پسینہ نکلنا۔ (۲) (کسی چیز کا) رطوبت خارج کرنا: (اطلاع وغیرہ) دینا: راز فاش کرنا یا ہونا۔ (۳) اس طرح دھیرے دھیرے، بتدریج اور غیر محسوس طور سے رطوبت نکلنا یا گزرنا جیسے مسامات سے جسمانی رطوبت خارج ہوتی ہے۔ (۴) دھیرے دھیرے اور بتدریج (رطوبت وغیرہ) خارج کرنا۔

Ooze away : (v) (۱) راز فاش ہونا۔ (۲) (ہمت وغیرہ کا) جاتا رہنا۔ (۳) نکالنا: خارج کرنا۔

Ooze calf/ -leather : (n) بچھڑے کا چمڑا جسے میکانکی طور پر اس طرح رنگا گیا ہو کہ رنگ اندر تک سرایت کرگیا ہو جس سے جوتے کا کھنڈا (اوپری حصہ) بنتا ہے نیز جلد سازی کے کام آتا ہے۔

Ooze out : (v) دیکھو Ooze away

Oozily : (adv.) رستے ہوئے: بہتے ہوئے۔

Oozliness : (n) رساؤ : رسنا۔

Oozoa : (n) Protozoa کا مترادف۔

Oozoan : (a & n) (ایک خلوی و خردبینی) حیوانِ ابتدائی: حیوان اولیہ: حوین اولیٰ۔

Oozy : (a) (۱) گدلا: کیچڑ یا مٹی ملا ہوا (پانی)۔ (۲) کیچڑ یا گیلی مٹی سے بناہوا: کیچڑ جیسا: (قعر سمندر) جو کیچڑ یا بھورے رنگ کے چنیلے مادے پر مشتمل ہو۔ (۳) رطوبت خارج کرنے والا: رسنے والا: رسا ہوا: نم آلود: مرطوب: کیچڑ۔

Op - : دیکھو -Ob

Opacity : (n) [ L. 'Opacitas. '] (۱) کثافت: دھندلا پن: غیر شفافی: تیرگی: ناشفافی۔ (۲) ابہام : عدم وضوح: تاریکی: عدم انعکاس کی حالت: روشنی سے اثر پذیری نہ ہونے کی حالت۔ (۳) صوتی لہروں سے اثرپذیر نہ ہونے کی حالت : غیر اثر پذیری۔ (۴) (مجازاً) ابہام مضی: عدم وضوح۔ (۵) کند ذہنی : ٹھس ہونا: کوڑھ مغز شخص۔

Opacity of cornea : (n) بیاض: جالا: پھولا: ماڑھا: پھلی۔

Opah : (n) [ West African. ] ایک قسم کی شوخ رنگ مچھلی جو بحر اوقیانوس کے شمالی حصوں میں پائی جاتی ہے: ماہی شوخ رنگ: اوپا۔

Opal : (n) [ L. 'Opalus. '] (۱) عین الّہر: دودھیا پتھر: ایک طرح کا بلور جس کے رنگ بدلتے رہتے ہیں۔ (۲) سفید دودھیا شیشہ : نیم شفاف شیشہ۔

Common opal : دودھیا شیشہ سفید یا نیلگوں رنگ کا جس میں سرخ سبز وغیرہ رنگوں کی چھوٹ ہوتی ہے۔

Fire opal/ Sun - : شوخ ارغوانی سرخ رنگ کا دودھیا : عین الشمس۔

Harlequin opal / Noble -/ Precious -: دودھیا پتھر کی ایک قسم جس میں شوخ رنگوں کی چھوٹ ہوتی ہے۔

Opal : (a) دودھیا پتھر کا یا اس سے متعلق: دودھیا پتھر جیسا: دھنک رنگ: دودھیا پتھر کی طرح رنگوں کی چھوٹ دیتا ہوا۔

Opal jasper : (n) (معدنیات) دودھیا یشب۔

Opalesce : (v) [ f. Opal.'] دودھیا پتھر کی طرح رنگ برنگ کا چمکنا: مختلف شوخ رنگوں کی چھوٹ دینا : دھنک رنگ ہونا۔

Opalescence : (v) دھنک رنگی: دھنک رنگ ہونا: طرح طرح کے رنگ

Ope : (v) [as prec. ] کھولنا؛ واکرنا؛ (شعر میں Open کی بجائے آتا ھے)۔

Opeidoscope : (n) آواز کے ارتعاش کو ظاہر کرنے والا آلہ؛ آواز بین؛ ارتعاش سنج۔

Opelete : (n) [Irreg. f. ope(a) +let. ] سمندری پھول (جس کی ریشے نہیں سمٹتے) ؛ شقائق نعمانی۔

Open : (a) [OE. 'Open'.] (۱) کھلا؛ کھلا ہوا؛ وا؛ باز۔ (۲) کھلا؛ بے دروازے کا؛ بے احاطے یا دیوار کا؛ غیر محفوظ۔ (۳) ظاہر؛ آشکارا؛ برملا؛ عیاں؛ روشن؛ نمایاں؛ ھویدا؛ صریح ؛ بے پردہ؛ مشہود؛ برہنہ؛ بے پوشش۔ (۴) عام؛ غیر؛ مخصوص ؛ عمومی ۔ (۵) کھلا ھوا؛ پھیلا ھوا ؛ شگفتہ؛ کُھلا ھوا۔ (۶) (برقیات) منفصل؛ غیر مسلسل؛ مقطوع؛ کُھلا ۔ (۷) مسام دار ؛ مشبّ؛ سوراخ دار؛ چھید چھید؛ جالی دار۔ (۸) صاف گو؛ اپنے خیالات ظاہر کر دینے والا؛ صاف دل۔ (۹) (موسیقی) کھلا (سُر) (جو بے سوراخ کی بانسری، بے کھونٹی کے تار یا بے پردے کے باجے سے نکلے) ؛ (بانسری) جس کا اوپری سرا کھلا ہو؛ (تار) جسے انگلی سے روکا نہ گیا ہو؛ ایسی بانسری یا تار سے نکلا ھوا (سُر)۔ (۱۰) (علم الاصوات) چوڑی؛ کشادہ (آواز حرف کی)؛ (بول) جو حرف علت پر ختم ہو؛ (حرف) جسے کھلے منہ سے ادا کیا جائے۔ (۱۱) (جنگ) جو کھلے میدان میں اور پوری فوجی طاقت کے ساتھ لڑی جائے (قلعہ بند ہو کر نہیں)۔ (۱۲) بے سایہ؛ بے چھت؛ بے چھپر؛ بے ڈھکن (مثلاً بے چھت کی کشتی یا سواری۔ (۱۳) (راستہ یا جگہ) صاف؛ بے روک ؛ جس میں کوئی رکاوٹ نہ ہو؛ غیر مسدود ۔ (۱۴) (دیہات یا مفصلات) جو درختوں یا عمارتوں سے عاری ہوں؛ کشادہ؛ غیر محصور۔ (۱۵) (ندی، بندرگاہ وغیرہ) جہاں برف نہ ہو۔ (۱۶) (جسم کے اندر کی نالیاں) غیر مسدود؛ غیر منقبض؛ صاف (خصوصاً آنتیں)۔ (۱۷) نرم؛ ملائم؛ پولا؛ سرایت پذیر۔ (۱۸) (موسمیات) صاف؛ کھلا ھوا؛ جس میں بادل یا کہر وغیرہ نہ ہوں۔ (۱۹) (جہاز رانی) منفصل؛ بے لاگ؛ الگ۔ (۲۰) (سوال ، مقدمہ وغیرہ) غیر منفصل؛ غیر طے شدہ؛ غیر فصیل شدہ؛ غیر یقینی ؛ شبیہہ۔ (۲۱) (چیز، کام وغیرہ) قابل رسائی؛ دسترس پذیر؛ جو دسترس میں ہو؛ دستیاب؛ قابل حصول ؛ سہل الحصول۔ (۲۲) (فرد) زیرک؛ فہیم؛ رحم دل؛ دانا؛ اثر لینے والا؛ ماننے والا؛ جلد متاثر ہونے والا؛ زود اثر پذیر۔

Bowels are open : قبض نہیں ھے۔

بدلنے کی صفت؛ دودھیا دھنک رنگی۔

Opalescent : (a) دودھیے پتھر کا سا؛ طرح طرح کے رنگ بدلنے والا؛ دھنک رنگ؛ مختلف شوخ رنگوں کی چھوٹ دیتا ھوا؛ دودھیا دھنک رنگ؛ دودھیا۔

Opalesque : (a) رنگ برنگ؛ دودھیا پتھر کی طرز کا (کام)۔

Opaline : (a) (۱) دودھیا پتھر سا؛ دودھیا پتھر کے مانند۔ (۲) طرح طرح کے رنگ بدلنے والا؛ رنگ برنگی؛ دھنک رنگی۔

Opaline : (n) (۱) دودھیا شیشہ ۔ (۲) دودھیا پتھر کا سا رنگ ؛ دھنک رنگ؛ رنگ برنگی سطح۔

Opalize : (v) (۱) دودھیا پتھر کی طرح رنگ برنگ کا چمکنا؛ مختلف رنگوں کی چھوٹ دینا؛ دھنک رنگ ہونا۔ (۲) دودھیا پتھر جیسا دھنک رنگ بنانا؛ دودھیا پتھر یا دودھیا شیشے جیسا بنانا۔

Opalized : (a) دودھیا؛ دودھیا بنایا ھوا؛ دودھیا پتھر جیسا رنگ برنگی۔

Opalotype : (n) دودھیا شیشے پر اترا ھوا مثبت عکس یا تصویر؛ دودھیا شیشے پر بنی ھوئی فوٹو گراف۔

Opaque : (a) [ L. 'Opacus. '] (۱) دھندلا؛ غیر شفاف ؛ جس سے روشنی نہ گزر سکے؛ نا شفاف۔ (۲) مبہم؛ غیر واضح۔ (۳) کند ؛ کند ذہن؛ ٹھس؛ غبی۔ (۴) غیر منعکس؛ مانند بے آب؛ غیر چمکیلا؛ جس سے روشنی خارج یا منعکس نہ ہو تی ہو۔

Opaque : (n) (۱) غیر شفاف چیز یا وہ چیز یا مقام جس سے روشنی کا گزر نہ ہو سکے۔ (۲) پردہ ؛ حجاب؛ سد نگاہ؛ حائل نگاہ شے۔

The opaque : تاریکی ؛ اندھیرا ۔

Opaquely : (adv.) دھندلے پن سے ؛ مبہم طور پر؛ کند ذہنی سے۔

Opaqueness : (n) دھندلا پن؛ ابہام؛ کند ذہنی؛ غیر شفاف ہونا؛ نا شفافی۔

- opathy : لاحقہ جو یونانی لفظ patheia سے ماخوذ ھے، اس کے اصلی معنی ہیں "تکلیف" "احساس" مثلاً Homoiopatheia اس سے علاج کے معنی بھی پیدا کر لئے گئے ہیں مثلاً Allopathy -

Ope : (a & n) open کا مخفف؛ دیکھو Open (a & n) -

In open court : کھلی عدالت میں۔

I will be open with you : میں تمہارے ساتھ بے تکلف ہوں۔

The exhibition is now open : نمائش شروع ہو چکی ہے۔

The open door : (غیر قوموں کو اپنے ملک میں) تجارت کی آزادی۔

The river, harbour is open : دریا یا بندرگاہ برف سے خالی ہے۔

To force on open door : اس شخص سے تقاضا کرنا جو خود دینے کو تیار ہے۔

To keep open doors, house, or table : مہمان نواز ہونا: ہر وارد و صادر کی مہمان داری کرنا: دسترخوان کشادہ رکھنا۔

To lay open : کھلا ہوا چھوڑ دینا: کھول کر رکھنا: کھول دینا: ظاہر کرنا فاش کر دینا: پردہ ہٹانا: پردہ دری کرنا: بے نقاب کرنا۔

To receive with open arms : گرم جوشی سے استقبال کرنا: پرتپاک خیر مقدم کرنا۔

With open arms : استقبال کے لئے بازوؤں کو پھیلائے ہوئے: گرم جوشی سے: با نہیں پسارے: انتہائی مشتاقانہ: پرتپاک انداز میں۔

With open eyes : (۱) جان بوجھ کر: دیکھ بھال کر۔ (۲) حیرت سے: آنکھیں پھاڑے۔

With open mouth : (بولنے کے لئے) منہ کھولے ہوئے: (حیرت سے) منہ کھولے ہوئے: متحیر: حیران: منہ بائے ہوئے: کھلا ہوا منہ لے کر۔

Open : (v) [OE. 'Openian'.] (۱) کھولنا: باز کرنا: واکرنا: کشادہ کرنا۔ (۲) افتتاح کرنا: افتتاح ہونا۔ (۳) ظاہر کرنا: انکشاف کرنا: بے نقاب کرنا: منظر عام پر لانا :نمایاں کرنا: دکھانا۔ (۴) شگاف دینا: چیرنا: پھاڑنا: رخنہ ڈالنا: رخنہ بنانا۔ (۵) کھلنا: باز ہونا : کھل جانا: وا ہو جانا: الگ ہونا: جدا ہونا۔ (۶) ظاہر ہونا: منکشف ہونا: بے نقاب ہونا: دریافت ہونا: فاش ہونا: نگاہوں کے سامنے آنا۔ (۷) پھٹنا: پھٹ کر نکل جانا۔ (۸) (گفتگو) شروع کرنا۔ (۹) ابتدا کرنا: شروع ہونا۔ (۱۰) (بحری) پوری طرح نظر آنا: الگ یا ممتاز نظر آنا: صاف طور پر نظر آنا۔ (۱۱) (شکاری کتوں کا) چلانا شروع کرنا: شکار کی بو پاکر بھاگنا یا بھونکنے لگنا (اشخاص کے لئے تحقیراً)۔ (۱۲) (افراد یا عوام کے لئے) قابل رسائی بنانا۔ (۱۳) (راستہ) صاف کرنا: رکاوٹ دور کرنا: راہ دینا: سہل گذار بنانا (خاص کر مجازی معنوں میں)۔ (۱۴) (ذہن یا دل کو) وسیع کرنا: بڑا کرنا: وسیع النظری یا وسیع القلبی لانا: فیاض ہونا یا کرنا: (ذہن و دل کو) روشن کرنا: ذہانت یا ہمدردی میں اضافہ یا وسعت ہونا۔ (۱۵) (قانون) (مقدمے میں) دلیل پیش کرنا (خصوصاً پہلی بار)۔ (۱۶) (کسی فیصلہ، معاہدے یا فروخت وغیرہ کو) ختم کر دینا: منسوخ کر دینا: مسترد کر دینا: واپس لے لینا: توڑ دینا (تاکہ وہ معاملہ مزید کارروائی، غور و خوض یا گفت و شنید کے لئے کھلا رہے)۔ (۱۷) (کمرے یا کسی جگہ کا) جنگلہ دار یا رخنہ دار ہونا۔ (۱۸) کھلا ہونا: کھلا رہنا۔ (۱۹) پھیلنا: ہٹنا: پھیل کر الگ ہونا۔ (۲۰) آغاز ہونا: ابتدا ہونا: تھیٹر والوں کی زبان میں) تماشاگاہ میں پہلے ایکٹر وغیرہ بن کر آنا۔

Not to open ones lips : صمٌ بکمٌ ہونا: بالکل نہ بولنا: لب نہ ہلانا: بالکل خاموش رہنا۔

To open a country to trade : کسی ملک میں بیرونی ملکوں کو تجارت یا کاروبار کرنے کی اجازت یا آزادی دینا۔

To open a (or the) door to : راہ دینا: راستہ دینا : گزرنے کی اجازت دینا: رسائی کی صورت پیدا کرنا۔

To open an account : (بینک میں اپنے نام کا) کھاتا کھولنا: کھاتا شروع کرانا۔

To open a persons eyes : کسی کی آنکھ کھولنا: جتانا: آگاہ کرنا۔

To open ground : زمین کی سطح کو ادھیڑنا، اکھیڑنا (ہل چلا کر یا کسی اور طریقے سے): پھارن یا پھارنی کرنا (مقامی عامیانہ)۔

To open land : زمین کو بندوبستی یا استعمال کے لئے پیش کرنا: کسی سر زمین پر آمد و رفت وغیرہ کی اجازت دینا۔

To open ones eyes : توجہ دینا: ہوشیار ہونا: آنکھیں کھولنا: آگاہ ہونا: خبردار ہونا: آنکھیں پھاڑ کر دیکھنا: ٹکٹکی باندھنا گھورنا: تکنا۔

To open one's lips : منہ کھولنا (بولنے کے لئے): لبوں کو جنبش دینا۔

To open one's mouth : (کھانے کے لئے) منہ کھولنا۔

To open pleadings : منصف کے رو برو اپنی دلیلوں کا نچوڑ پیش کرنا۔

To open the ball : کھیل شروع کرنا۔

To open trenches : گرداگرد کھائیاں یا خندقیں کھودنا۔

Open : (n) (۱) سوراخ؛ رخنہ؛ روزن؛ کھڑکی؛ گذار؛ موکھا؛ دہانہ۔ (۲) کھلا میدان؛ کھلی ہوا؛ کھلی فضا؛ منظر عام؛ صاف ستھری جگہ۔ (۳) کشادہ سر زمین یا خطہ (جہاں عمارتیں یا درخت نہ ہوں)؛ کھلی جگہ؛ غیر محصور مقام۔ (۴) باہر؛ گھر سے باہر؛ زیر سما (بخلاف گھر کے اندر)۔ (۵) کھلا آبنائے مثلاً سمندر یا جھیل کا؛ سمندر یا دریا کا کشادہ خطۂ آب۔ (۶) چھپائی کا ایک انداز جس میں حروف کے گرد ایک ہلکی لکیر ہوتی ہے (مثلاً یہ)۔ (۷) (برقی دور کا) قطعہ؛ فصل؛ وقفہ؛ فاصلہ۔ (۸) (کھیل کود کا) عام مقابلہ۔ (۹) (صرافہ) کھلا بازار۔

The open : کھلا مقام؛ کھلا میدان؛ کھلی جگہ؛ کھلی فضا؛ کھلی ہوا؛ کشادہ خطۂ آب؛ غیر محصور مقام۔

Open : (adv.) ظاہری طور پر؛ کھلے عام؛ ظاہراً؛ علانیہ؛ بطور آشکارا۔

Open account : (n) (معاشیات) تصفیہ طلب حساب۔

Open air/Open-air : (n) کھلی فضا؛ غیر محصور مقام؛ کلی جگہ؛ کھلی ہوا؛ زیر آسمان؛ زیر سما۔

Open air school : (n) (تعمیرات) زیر آسمان مدرسہ۔

Open-and-shut : (a) (روز مرہ) (مقدمہ) جس میں کوئی پیچیدگی یا الجھاؤ نہ ہو؛ جو آسانی سے اور بہت جلد فیصل ہو جائے۔

Open-armed : (a) گرم جوشی کا؛ پرتپاک۔

Open-arms : (n) گرم جوشی؛ تپاک؛ خواہش استقبال۔

Open-bill : (n) افریقہ اور ایشیا میں پائے جانے والے لق لق کی قسم کا ایک پرند جس کی چونچ بند ہونے پر صرف سروں پر ملتی ہے، بیچ میں کھلی رہتی ہے۔

Open boat : (n) کھلی کشتی؛ بے سائبان کشتی۔

Open book : (n) کھلی کتاب؛ وہ بات جسے سب جانتے ہوں؛ کسی سے پوشیدہ نہ ہو۔

Open-book examination : (n) تحریری امتحان جس میں حوالوں کے لئے کتابیں دیکھنے کی اجازت ہو۔

Open-breasted : (a) کھلے سینے والا (لباس)۔

Open bridle : (n) لگام جس میں اندھیاری نہ ہو۔

Open carriage : (n) کھلی سواری؛ بے چھت کی سواری۔

Open-cast : (n) (۱) کان کنی جس میں سطح پر کھدائی ہو رہی ہو۔ (۲) کھائی جو کسی ٹیلے یا پہاڑی وغیرہ کو کاٹ کر سڑک بنانے یا ریل کی پٹڑی بچھانے کے لئے بنائی گئی ہو۔

Open chain compound : (n) (کیمیا) منفصل زنجیری مرکب۔

Open champion : (n) عام مقابلے میں اول آنے والا؛ عام مقابلے میں چمپین ہونے والا۔

Open cheque : (n) (معاشیات) کھلا چیک؛ وہ چیک جسے کراس نہ کیا گیا ہو۔

Open circuit : (n) (برقیات) دور مقطوع؛ کھلا دور؛ کھلا سرکٹ۔

Open country : (n) (۱) کشادہ خطہ۔ (۲) کھلا میدان (جس میں باڑھ وغیرہ نہ ہو)۔

Open-cut : (n) دیکھو Open cast

Open-days : (n) (۱) ایام کار۔ (۲) ایام تقاریب۔

Open door : (n) (۱) کھلا دروازہ۔ (۲) (مجازاً) اجازت داخلہ؛ اجازت ورود؛ آزادئ راہداری؛ آزادئ دسترس؛ آزادئ عمل۔ (۲) (بین الاقوامی سیاست) (دوسرے ملکوں کو اپنے ملک میں) تجارت کی آزادی۔

Open ear : (n) متوجہ کان؛ کان جو آواز کی طرف متوجہ ہو؛ کھلا ہوا کان۔

Open-eared : (a) متوجہ؛ گوش بر آواز؛ کان لگائے؛ ہمہ تن متوجہ؛ ہوشیار؛ کان کھولے ہوئے۔

Open-end mortgage : (n) رہن جس میں ضرورت پڑنے پر آئندہ بھی ملنے کی گنجائش ہو (اور مزید کوئی نیا رہن نہ کرنا پڑے)۔

Open-ended : (a) جس میں جوابات یا تعبیرات کی وسیع گنجائش ہو۔

Open eye : (n) بیدار یا کھلی ہوئی آنکھ : چشم نگراں: چشم آگاہ: چشم ہو شمند۔

Open eyed : (a) (۱) کھلی آنکھوں والا: بیدار: ہوشیار: چوکس: ہوشمند: نگراں۔ (۲) بیدار مغزی سے کیا ہوا (کام)۔ (۳) ہوش و گوش والا: بیدار مغز: حاضر دماغ۔ (۴) (حیرت یا تعجب سے) آنکھیں پھاڑے ہوئے۔

Open face : (n) چہرہ جس سے خلوص اور صاف دلی ٹپکتی ہو۔

Open face/ -faced : (a) (۱) صاف دل: راست باز: کھرا: بے تصنع: سادہ: بے لاگ: بھولا: کشادہ رو: خنداں و خوش حال۔ (۲) کھلے چہرے والا: بے نقاب۔ (۳) (گھڑی) جس کا ڈائل صرف شیشے سے ڈھکا ہو۔ (۴) بے چھت: بے سر پوش: جس کا اوپری ڈھکن نہ ہو۔ (سینڈوچ یا پائی) جس پر اوپری تہ نہ جمائی گئی ہو۔

Open facedness : (n) صاف دلی: کھراپن: سادگی: کشادہ روئی: راست بازی۔

Open field : (n) کھلا میدان (جس کے گھر باڑھ وغیرہ نہ ہو): یك لخت زرعی زمین: چگّہ: چکلا ۔

Open field system : (n) چکلا بندی یا چکبندی کا طریقہ جس کے تحت گاؤں کی کل قابل کاشت زمین کو متعدد قطعوں میں تقسیم کر کے ساکنان موضع کے درمیان بندوبست کر دیا جاتا تھا۔

Open fireplace/ -grate : (n) آتشدان یا بھٹی جس میں ڈھکن نہ ہو اور پوری آگ نظر آتی ہو۔

Open-hand/- handed : (a) کھلے ہاتھوں والا: جس کا ہاتھ کھلا ہوا ہو: فیاض: سخی: داتا: داد و دہش والا: کشادہ دست: سخاوت مند۔

Open-handedly : (adv.) فیاضی سے: دل کھول کر: فیاضانہ : سخاوت سے۔

Open -handedness : (n) کشادہ دستی: فیاضی: سخاوت۔

Open harmony : (n) (موسیقی) زیادہ فصل کے سروں کی ہم آہنگی: ہم آہنگی جس میں تاروں کو زیادہ وقفے سے الگ کیا جاتا ہے۔

Open heart : (a) آپریشن کے ذریعہ جس کے دل کو کھول یا چیر دیا گیا ہو اور دوران خون باہرہی باہر گرایا جا رہا ہو۔

Open hearted : (a) صاف دل: بھولا: با مروت: خوش خلق: پر خلوص: مخلص: اخلاص مند حمدل: سادہ: سادہ دل: سادہ لوح۔

Open-heartedly : (adv.) صاف دلی سے: بھولے پن سے : گرم جوشی سے: خوش خلقی سے: مخلصانہ : پر خلوص انداز میں۔

Open-heartedness : (n) صاف دلی: بھولا پن: مروت: رحمدلی: گرم جوشی: خوش خلقی : خلوص: سادگی۔

Open hearth : (n) کھلا چولہا: بھٹی کا فرش جس پر دھات یا خام دھات کو (کھلا ہوا) شعلوں کے سامنے لایا جاتا ہے: انعکاسی بھٹی کا اتھلا چولہا جو اوپر سے گرم گیسوں کے ذریعہ گرم کیا جاتا ہے: کھلے چولہے والی بھٹی۔

Open ice : (n) کھلی برف (جس سے ہو کر جہاز گزر سکیں)۔

Open letter : (n) احتجاجی خط: احتجاجی مراسلہ : کھلی چھٹی : کھلا خط ( جو کسی ایک شخص کے نام ہو مگر مفاد عامہ کے حق میں ہو اور اخبار وغیرہ میں شائع کیا جائے)۔

Open market : (n) (معاشیات) کھلا بازار۔

Open-minded : (a) (۱) کشادہ دل: بے تعصب: صاف دل:وسیع النظر۔ (۲) بے رائے (جس نے کسی معاملے کے متعلق کوئی رائے نہ قائم کی ہو) خیالات یا دلائل کو ماننے والا: صاف ذہن والا۔

Open-mindedly : (adv.) کشادہ دلی سے: وسعت نظر سے:بے تعصبی سے۔

Open-mindedness : (n) کشادہ دلی: وسعت نظر: بے تعصبی:صاف دلی۔

Open-mouthed : (n) (۱) بسیار خور : پیٹو۔ (۲) صاف گو۔ (۳) حیرت سے منہ پھیلائے۔

Open note : (n) موسیقی کا ایک سُر: ہوا سے بجنے والے پیتل کے ساز سے نکلنے والے بنیادی سر کے علاوہ اس کا ہم آہنگ فطری سُر۔

Open order : (n) (۱) (بحری، فوجی) کشادہ ترتیب (جس میں سپاہیوں یا جہازوں کے درمیان زیادہ فاصلہ رکھا جاتا ہے)۔ (۲) (فوجی) صف بندی جس میں سپاہی ایک دوسرے سے تین گز یا زیادہ فاصلے پر ہوتا ہے۔ (۳) (بحری) جہازوں کی ترتیب جس میں ہر جہاز ایک دوسرے سے ایک (جہازی) رسے کی لمبائی کے فاصلے پر ہوتا ہے۔

Open out : (v) (۱) کھولنا (سامان، اسباب، گھڑی، تہ وغیرہ): ادھیڑنا۔ (۲) بڑھانا: نشو و نما دینا۔ (۳) منکشف کرنا: افشا کرنا: ظاہر کرنا: دکھانا: منظر عام پر لانا: دوسروں پر ظاہر کرنا: دوسروں کے علم میں لانا۔ (۴) پھیلنا: فراخ یا کشادہ ہونا: منفصل ہونا۔ (۵) (مجازاً) وسیع النظر ہونا: وسیع القلب ہونا بامروت ہونا: ہمدردی

جتانا؛ رحمدل ہونا؛ عسیر الفہم ہونا؛ واضح ہونا۔ (۶) بولنا؛ گویا ہونا؛ وضاحت کرنا؛ صریح طور پر کہنا؛ واضح کرنا؛ تفصیلات بتانا۔ (۷) موٹر یا کار کے انجن کی بھاپ نکلنے کے لئے بخارے یا کھل مندن کا کھلنا یا اسے کھولنا (تاکہ رفتار تیز ہو)؛ رفتار تیز کرنا۔

**Open pipe : (n)** (صوتیات) کھلا نل۔

**Open pit : (n)** دیکھو Open-cut

**Open plan : (n)** (تعمیرات) مکان کا نقشہ جس میں اندرونی دیواریں کم ہوں یا نہ ہوں۔

**Open prison : (n)** کھلا قید خانہ (جہاں حفاظتی تدابیر کا خیال کم رکھا جاتا ہے)۔

**Open question : (n)** اختلافی مسئلہ؛ مابہ النزاع مسئلہ۔

**Open scholarship : (n)** عام مقابلے کا وظیفہ، وظیفہ جو کھلے مقابلے کے ذریعے ملے۔

**Open secret : (n)** وہ راز جسے سبھی جانتے ہوں پھر بھی اسے راز ہی سمجھا جاتا ہو۔

**Open sesame : (n)** (۱) کھل جا سم سم ؛ علی بابا چالیس چور کی کہانی کے وہ جادوئی الفاظ جن کے کہتے ہی چوروں کے غار کا دروازہ کھل جاتا تھا۔ (۲) بے روک اور فوری داخلے کا کوئی بھی ذریعہ؛ جادو کی کنجی؛ مفتاح رمز؛ مشکل کشا۔ (۳) (مجازاً) رشوت؛ علاج سحر آسا۔

**Open society : (n)** سوسائٹی یا سماج جس کی تشکیل یا عقیدے میں سخت گیری یا کٹر پن نہ ہو؛ کھلا سماج یا معاشرہ۔

**Open time : (n)** (۱) (close time کی ضد) اذن عام کا زمانہ۔ (۲) وہ دن جو یوم السبت نہ ہو؛ وہ دن جس میں ماہی گیری وغیرہ ممنوع نہ ہو۔

**Open up : (v)** (۱) سامنے لانا؛ منظر عام پر لانا؛ ظاہر کرنا قابل دسترس بنانا؛ عام کرنا؛ قابل استعمال بنانا؛ استعمال کے لئے پیش کرنا؛ (راستہ وغیرہ) کھول دینا؛ (راہ) گزرنے کے بنا دینا۔ (۲) (سوال) جسے بغیر حل کئے ہوئے چھوڑ دیا گیا تھا اسے غور و خوض یا حل کرنے کے لئے ) پیش کرنا؛ آشکار کرنا؛ (سوال) اٹھانا اور کھلا چھوڑ دینا یا حل نہ کرنا۔ (۳) قابل استعمال ہونا؛ منظر عام پر آنا؛ کھلنا؛ رکاوٹ دور ہونا۔ (۴) فائرنگ شروع ہونا؛ گولہ باری شروع ہونا۔ ( on, upon کے ساتھ)۔

**Open verdict : (n)** تجویز جرم بے تعین مجرم؛ کسی جرم کی ابتدائی تفتیش اور تحقیقات پر مبنی رائے یا فیصلہ جس میں مجرم کی نشاندہی نہ کی گئی ہو یا تشدد آمیز قتل یا اس کا سبب نہ بتایا گیا ہو۔

**Open weather/ -winter : (n)** وہ موسم سرما یا زمانہ، جس میں ابر، کہر، بارش یا برف باری نہ ہو۔

**Open work : (n)** (۱) بنائی، کڑھائی یا کشیدہ کاری کا وہ کام جس میں خالی جگہیں یا درزیں ہوں؛ جالی دار کام؛ کھلا کام (لوہے وغیرہ کا جس میں باہم فصل ہو)۔ (۲) (کان کنی) وہ کھدائی جو سطح زمین تک کھلی ہوئی ہو۔

**Opener : (n)** کھولنے والا؛ باز کنندہ؛ افتتاح کنندہ؛کشائندہ ؛ مفتاح؛ کلید۔

**Opening : (n)** (۱) کھلنا؛ کھولنا؛ کشائش ؛ فراخی۔ (۲) درز؛ منہ؛ موکھا؛ دہانہ؛ چوڑا سوراخ؛ شگاف؛ رخنہ؛ روزن۔ (۳) ابتدا؛ آغاز ؛ افتتاح؛ شروع؛ شروع کا حصہ۔ (۴) اچھا موقع؛ موافق صورت حال؛ سنہری موقع۔ (۵) افتتاحی تقریر (وکیل کی)؛ (مقدمے میں ثبوت داخل کرنے سے پہلے) وکیل کی ابتدائی بحث۔ (۶) (شطرنج) مقررہ ابتدائی چالیں؛ کھیل شروع کرنے کا ایک انداز۔ (۷) کھاڑی؛ خلیج۔ (۸) دو ستونوں کے درمیان محراب کی چوڑائی۔ (۹) (امریکا) جنگل میں وہ قطعۂ زمین جہاں درخت نہ ہوں یا بہت کم ہوں۔

**Opening : (a)** (۱) کھولنے والا؛ ابتدا کرنے والا؛ شروع کرنے والا؛ کشائندہ؛ باز کنندہ۔ (۲) کھلنے والا؛ آنے والا؛ ابتدائی؛ افتتاحی؛ پہلا؛ تمہیدی۔ (۳) جو کھل سکے؛ وا ہونے والا؛ پھیلنے والا۔

**Opening a circuit :** (برقیات) مقاطعۂ دور۔

**Opening bid : (n)** (نیلام میں) پہلی بولی۔

**Opening costs : (n)** (معاشیات) مصارف عمل کاری۔

**Opening entries : (n)** ابتدائی اندرجات۔

**Opening gun : (n)** واقعات کے کسی مربوط سلسلے کا بنیادی واقعہ۔

**Openly : (adv.)** کھلم کھلا؛ اعلانیہ؛ کھلے بندوں؛ برملا؛ صاف صاف؛ کھل کر؛ بے تکلفی سے؛ قطعی طور پر۔

**Openness : (n)** (۱) کھلا ہوا یا کشادہ ہونے کی حالت یا صفت۔ (۲) صاف دلی؛ کشادگی؛ خلوص۔

Opera : (n) [ It. ] (۱) اوپیرا : تمثیل غنائی؛ وہ ناٹک جس میں نغمہ و ساز کا عنصر غالب ہو؛ غنائی تمثیل ۔ (۲) (عموماً The کے ساتھ) ڈرامائی فن کی ایک شاخ ۔

At or to the opera : مقام کے تصور کے ساتھ ۔

Comic opera : مزاحیہ غنائی تمثیل ۔

Grand opera : خاموش اوپیرا یا غنائی تمثیل ۔ (جس میں مکالمہ نہ ہو) ۔

Opera bouffe : (n) [Fr.] غنائی نقل یا سوانگ؛ مزاحیہ غنائی تمثیل ۔

Opera-cloak : (n) قیمتی فرغل یا چوغا جسے پہن کر عورتیں اوپیرا، رقص یا شام کے جلسوں یا پارٹیوں وغیرہ میں جاتی ہیں ۔

Opera comique : (n) دیکھو Comic opera

Opera-girl : (n) (۱) عورت یا لڑکی جو سنگت کے ساتھ اوپیرا میں ناچتی ہیں ۔ (۲) (جمع) ننھا اور نازک پودا جسے شیشے کے گھر میں رکھا جاتا ھے (اسے Dancing-girl بھی کہتے ہیں) ۔

Opera-glass/-glasses : (n) دوربین (جو تھیٹر دیکھنے کے لئے لگاتے ہیں) مقربہ؛ ناٹک دوربین ۔

Opera-hat : (n) مردوں کی پچکنے والی لمبی ہیٹ جسے اوپیرا میں پہنتے ہیں ۔

Opera-house : (n) تھیٹر جہاں اوپیرا پیش کیا جاتا ہو؛ تماشہ خانہ؛ غنائی تمثیل خانہ؛ اوپیرا گھر؛ تھیٹر ۔

Operability : (n) آپریشن یا نشتر زنی کے لائق ہونے کی حالت یا صفت ۔

Operable : (n) آپریشن کے قابل؛ قابل عمل جراحی، نشتر زنی ۔

Operameter : (n) [irreg. f.L. 'Opera' + Meter.'] (میکانیات) کسی دھرے یا پہیئے کی گردشوں، پسٹن کی ضربوں، طباعت مشین سے (چھپ کر) نکلنے والی کاپیوں وغیرہ کی تعداد کو قلمبند کرنے کا آلہ یا پرزہ ۔

Operand : (n) [L. 'Operandum.'] (ریاضیات) زیر عمل تعداد یا علامت ؛ معمَل ۔

Operant : (a) [Pr.ppl. 'Stem of L. 'Operari.'] (۱) عامل؛ چلانے والا؛ حرکت دینے والا؛ محرک ۔ (۲) نشتر لگانے والا؛ آپریشن کرنے والا ۔

Operant : (n) (۱) عامل؛ چلانے والا؛ حرکت دینے والا؛ محرک ۔ (۲) نشتر زن؛ نشتر لگانے یا آپریشن کرنے والا ۔ (۳) کاریگر؛ دستکار؛ مزدور؛ صناع؛ صنعت گر؛ مستری ۔

Operate : (v) [f. L. 'Operari.'] (۱) چالو ہونا (مشین وغیرہ) ؛ عمل کی حالت میں ہونا؛ اثر انداز ہونا؛ موثر ہونا؛ اثر انگیز ہونا؛ عمل کرنا؛ عمل درآمد ہونا؛ اثر ڈالنا ۔ (۲) (دوا وغیرہ کا) فائدہ کرنا؛ متوقع اثردکھانا؛ اثر کرنا ۔ (۳) (on, upon کے ساتھ) نشتر لگانا؛ آپریشن کرنا؛ چیرنا؛ پھاڑنا؛ شگاف دینا؛ چیر پھاڑ کرنا؛ چاک کرنا؛ عمل جراحی کرنا؛ عمل طبی کرنا ۔ (۴) (جراحی) موچ کھائے ہوئے اعضا کو درست کرنے، کسی مرض کو اچھا کرنے یا درد میں آرام پہنچانے کے لئے صرف ہاتھوں یا کسی آلے یا اوزار کے ذریعہ کوئی عمل کرنا ۔ (۵) (فوج و بحری) حربی نقل و حرکت عمل میں لانا؛ جنگی حکمت عملی سے کام لینا ۔ (۶) پیدا کرنا (تغیر وغیرہ) ۔ (۷) کسی جذبے کو ابھارنے کی کوشش کرنا ۔ (۸) چلانا (کام، کلوں وغیرہ کو) ۔ (۹) (کسی کام کو) پورا کرنا؛ پورا کرنے کی کوشش کرنا؛ پایۂ تکمیل تک پہنچانا ۔ (۱۰) (تجارت، کاروبار وغیرہ کو) چلانا؛ انتظام کرنا ۔(۱۱)(دلالوں کا) خرید و فروخت کے ذریعے قیمت پر اثر ڈالنا؛ دلال کی حیثیت سے اشیاء کی خرید و فروخت کرنا ۔

Operatic : (a) اوپیرائی؛ اوپیرا یا غنائی تمثیل سے متعلق؛ غنائی تمثیل جیسا؛ اوپیرکا؛ اوپیرا یا غنائی تمثیل سے مشابہ ۔

Operatically : (adv.) اوپیرائی انداز میں؛ غنائی تمثیل کی طرح سے ۔

Operating : (n) (۱) چلانے کا عمل ۔ (۲) چیر پھاڑ کرنے کا عمل ؛نشتر زنی؛ عمل جراحی چیر پھاڑ؛ آپریشن ۔

Operating-room : (n) آپریشن کا کمرہ؛ معمل جراحی؛ جراحی کا کمرہ؛ آپریشن روم ۔

Operating-table : (n) آپریشن ٹیبل؛ میز جس پر مریض کو لٹا کر آپریشن کیا جاتا ھے؛ عمل جراحی کی میز ۔

Operating-theatre : (n) (طبی مدرسوں میں) جراحی کی کلاس؛ عملیہ گاہ؛ آپریشن خانہ؛ وہ کمرہ یا کلاس روم جہاں طلبا کے سامنے عمل جراحی کیا جاتا ھے ۔

Operation : (n) [L. 'Operatio' + ion.'] (۱) عمل؛ فعل؛ اثر؛ تاثر؛ طریق عمل؛ عمل درآمد؛ کارکردگی؛ اثر خیزی؛ اثر اندازی؛ دائرۂ عمل؛ نفاذ؛ حالت عمل؛ کاروائی ۔ (۲) (مالیات کا) کا معاملہ؛ عمل ۔ (۳) عمل جراحی؛ عملیہ آپریشن؛ عمل طبی؛ موچ کھائے ہوئے اعضا کو درست

کرنے، کسی مریض کو اچھا کرنے یا درد میں آرام پہنچانے کے لئے صرف ہاتھوں یا کسی آلے یا اوزار کے سہارے انجام دیا ہوا عمل یا سلسلۂ عمل ۔ (۴) فوجی نقل و حرکت؛ حربی تدبیر یا عمل فن جنگ سے متعلق حکمت عملی ۔ (۵)(ریاضیات) عمل (جیسے ضرب، تقسیم) ۔ (۶) صلاحیت عمل؛ قوت عمل؛ (قانونی دستاویزوں کی) قوت، اثر ۔ (۷) عمل کی مخصوص صورت یا قسم ۔ (۸) کسی عمل یا میکانکی کام کی انجام دہی (مثلاً کوئی سائنسی تجربہ یا مظاہرہ) ۔ (۹) سٹہ بازی؛ تجارتی لین دین جو سٹہ بازی کے ذریعہ ہو ۔ (۱۰) (مشین، ریلوے تجارت یا کاروبار) چلانے کا عمل ۔

In operation : چلتا ہوا؛ چالو؛ متحرک، بہ حالت عمل؛ نافذ؛ زیر عمل، زیر تدبیر جنگی ۔

Line of operation : وہ خط یا وہ راہ جس پر چل کر فوج اپنے مقصود تک پہنچتی ہے ۔

Surgical operation : عملیہ جراحی؛ عمل جراحی ۔

To come into opeation : جاری ہونا؛ نافذ ہونا؛ چلنا؛ حرکت میں آنا؛ چالو ہونا؛ بروئے کار آنا؛ عمل کی حالت میں ہونا؛ (فوج کا) نقل و حرکت شروع کرنا؛ لشکر کشی کرنا؛ جنگی حکمت عملی یا فوجی تدبیر کو بروئے کار لانا ۔

Operation room : (n) (جرّاحی) مشرحہ؛ آپریشن خانہ عملیہ کمرہ ۔

Operational : (a) (۱) (فوج حربی یا جنگی نقل و حرکت سے متعلق؛ لشکر کشی سے متعلق؛ فوجی حکمت عملی سے متعلق ۔ (۲) (جراحی) عملیاتی؛ آپریشن کا یا اس سے متعلق ۔

Operational research : (n) عملیاتی ریسرچ؛ انتظامی امور میں کوئی رائے قائم کرنے کی غرض سے ایک ٹھوس اور مضبوط بنیاد فراہم کرنے کے لئے سائنسی طور پر تحقیق و تفتیش کا ایک طریقہ (ابتداءً فوجی منصوبوں کے لئے)؛ مختلف OR O. R ۔

Operations : (n) (جراحی) عملیات۔

Operations research : (n) دیکھو Operational research

Operative : (a) [LL. 'Operativus.'] (۱) موثر؛ عامل؛ کارگر؛ نافذ؛ زیر عمل؛ چالو؛ بحالت عمل؛ نافذ العمل ۔ (۲) عمل جراحی کا؛ عملیاتی ۔ (۳) عملی (ضد نظری) ۔ (۴) فائدہ مند؛ موثر؛ کارگر (دوا) ۔ (۵) (کام یا پیداوار میں) مشغول؛ فعال شخص ۔ (۶) (مزدور یا کاریگر کے طور پر) کام کرنے والا ۔ (۷) (کسی قانونی دستاویز کے وہ الفاظ) جو اس دستاویز کے ذریعہ کئے گئے تبادلے یا لین دین کی نیت یا ارادے کو ظاہر کرتے ہیں ۔

Operative : (n) (۱) مزدور؛ صنعت گر؛ دست کار ۔ (۲) کاشف ؛ کار آگاہ؛ مستری؛ کاریگر ؛ صناع (نیز توصیفاً) ۔

Operative industry : (n) (معاشیات) عاملی صنعت ۔

Operative motive : (n) عامل محرک ۔

Operative surgery : (n) عملیاتی جراحیات؛ عمل جراحی ۔

Operative words : (n) کلمات مبین معاملہ ؛ کسی قانونی دستاویزکے وہ الفاظ جو اس دستاویز کے ذریعہ کئے گئے تبادلے یا لین دین کی نیت یا ارادے کو ظاہر کرتے ہیں ۔

Operatively : (adv.) موثر طور پر؛ عملی طریقے سے؛ نافذ العمل ہو کر ۔

Operativeness : (n) اثر انگیزی؛ نفاذ؛ عاملیت؛ موثر یا کارگر ہونے کی حالت یا صفت فعالیت یا مشغولیت ۔

Operatize : (v) [f. 'Opera.'] اوپیرا کی شکل میں لانا؛ اوپیرا بنانا؛ غنائی تمثیل بنانا (قصے وغیرہ کو) ۔

Operator : (n) (۱) مشین یا کل کو چلانے والا ؛ (میکانیات) کل کار؛ (معاشیات) کاریگر؛ مزدور ۔ (۲) عامل؛ کارگزار ۔ (۳) جراح؛ عمل جراحی کرنے والا؛ دندان ساز ۔ (۴) سٹہ بازی کا کاروبار کرنے والا؛ کارندہ ؛ ایجنٹ ۔ (۵) (ریاضیات) علامت (ریاضی) جو (کسی عمل یا سلسلۂ عمل کو بتاتی ہو) ۔ (۶) (ٹیلیفون) آپریٹر؛ تلفونچی ۔

Telephone operator : ٹیلیفون آپریٹر؛ تلفونچی ۔

Opercle : (n) [L. 'Operculum.'] (۱) ڈھکن نما عضو؛ مچھلیوں کے گلپھڑوں کا ڈھکنا ۔ (۲) گھونگے کا ڈھکنا؛ (حیوانیات) سرپوش؛ خول؛ درختی ۔ (۳) مختلف ڈھکن نما یا سرپوش نما حصے یا اعضا کے لئے بھی بولا جاتا ہے ۔ (۴) (پودوں کا) سرپوش ۔ (۵) (تشریح) غشائی دماغ ۔

Opercular : (a) ڈھکنے جیسا؛ سرپوش سے مشابہ؛ سرپوش کا یا اس سے متعلق ۔

Operculata : (n) سرپوش دار ؛ سرپوشوی؛ Operculate کی جمع ۔

Operculate/Operculated : (a) سرپوش دار؛ ڈھکنے دار؛ صدف دار (نباتیات، حیوانیات) سرپوشوی ۔

Operculate : (n) سرپوش دار گھونگا: سرپوشی گھونگا۔

Operculi - : (Comb.) لاطینی لفظ Operculum کی ترکیبی شکل۔

Operculiferous : (a) دیکھو Operculate

Operculiform : (a) سرپوش نما : ڈھکن جیسا: سرپوش کی شکل کا۔

Operculigenous : (a) ڈھکن پیدا کرنے والا (حیوان)۔

Operculum : (n) دیکھو Opercle

Operetta : (n) [It. 'dim.of 'Opera.'] ایک مختصر اور ہلکی پھلکی غنائی تمثیل: مختصر اوپیرا : اوپیریٹا: ایک ایکٹ کی مزاحیہ تمثیل۔

Operose : (a) [L. 'Operosus.'] (۱) محنتی: جفاکش۔ (۲) سخت محنت سے بنایا ہوا یا حاصل کیا ہوا۔

Operosely : (adv.) محنت سے: جفاکشی سے۔

Operosity : (n) جفاکشی: محنتی ہونا۔

Ophelia : (n) [prop. of.Gr. 'Ophis +helos.'] (نباتیات) جنس چرائتا۔

Ophelia chirata : (n) (نباتیات) چرائتا۔

Ophelimity : (n) [It. 'Ophelimita.'] معاشی تسکین : اقتصادی تسکین۔

Ophicalcite : (n)[Gr. 'Ophis' + Calcite'.] (معدنیات) مارسنگی مرمر۔

Ophicephalidae/Ophicephalous : (n) [NL.] (حیوانیات) مار راسہ : مار سیرا: گوشت خور مچھلی کی ایک قسم جس کی شکل مخروطی اور سانپ کے سر کے مشابہ ہوتی ہے، یہ مشرقی ایشیا اور افریقہ میں پائی جاتی ہے۔

Ophicleide/Ophicleid : (n) [Fr.] (۱) بگل کی طرح کا ایک باجا جس میں پردے ہوتے ہیں، نیز یہ باجا بجانے والا۔ (۲) آرگن باجے کی کھونٹی یا پردہ (بانس یا نرسل کا)۔

Ophidia : (n) [mod. L.] (حیوانیات) سانپوں پر مشتمل رینگنے والے حیوانات کی قسم: طبقۂ مار: افعیان: ماران: خانوادۂ مار۔

Ophidian : (a) (۱) (حیوانیات) ماری: طبقۂ مار سے متعلق: سانپ کی نوع کا: سانپوں کی قسم سے متعلق۔ (۲) سانپ سے متعلق: منسوب یا مشابہ سانپ جیسا: مار نما: مثل افعی۔

Ophidian : (n) (حیوانات) سانپ: مار : ناگ۔

Ophidiarium : (n) (حیوانات) خانۂ مار۔

Ophidiasis : (n) (طب) سمیت مار۔

Ophidioid : (a & n) Ophidioidea گروپ کی (مچھلی)۔

Ophidioid : (n) Ophidioidea گروپ کی مچھلی۔

Ophidism : (n) دیکھو Ophidiasis

Ophidium : (n) [Latinized form of 'Ophidion.'] لمبوترے جسم والی مچھلیوں کی ایک قسم : اس قسم کی مچھلی: گونجی مچھلی : مار ماہی۔

Ophio - : (comb.) یونانی لفظ Ophis سے نکلا ہوا سابقہ بمعنی "سانپ" "مار"۔

Ophioglossum : (n) (نباتیات) فرنوں (پودوں) کی ایک قسم: مار زبان۔

Ophiolater : (n) مار پرست: افعی پرست: سانپ یا ناگ کی پوجا کرنے والا۔

Ophiolatrous : (a) مار پرستانہ۔

Ophiolatery : (n) مار پرستی: ناگ پرستی: افعی پرستی: سانپ یا ناگ پوجا۔

Ophiologic/-al : (a) افعیاتی: حنشیّاتی: سانپوں کے علم سے متعلق۔

Ophiologist : (n) ماہر افعیات: سانپوں کے علم کا ماہر: ماہر حنشیّات۔

Ophiology : (n) علم حنشیّات: علم افعیّات: علم ماراں۔

Ophiomorph : (n) (حیوانیات) مار شکل: کوربّر بحریہ۔

Ophiomorphic/Ophiomorphous : (n) سانپ کی شکل کا: افعی مانند: ناگ جیسا (خاص کر) Ophiomorpha سے متعلق۔

Ophiomorphite : (n) ایک متحجر سانپ جیسے حشرہ کا قدیم نام: سانپ جیسا پتھر۔

Ophiophagous : (a) (حیوانیات) مار خور۔

Ophiophagus : (n) [L. 'Ophiophagoi.'] (۱) مار خور جانور: (حیوانیات) مار خور۔ (۲) (حیوانیات) مار خور سانپ: ویسٹ انڈیز میں پایا جانے والا ایک قسم کا

انتہائی زہریلا کیڑا جو کوبرا (گہمن) جیسا ہوتا ھے اور دوسرے سانپوں کو کھا جاتا ھے ۔

Ophiophagus elaps : (n) مار خور سانپ کی ایک قسم ۔

Ophophilist : (n) (نفسیات) مار پسند ۔

Ophir : (n) [Heb.'Opir.'] عہد نامۂ عتیق میں مذکور کسی مقام یا خطے کا نام جہاں سے اچھی قسم کا سونا حاصل کیا جاتا تھا (اس کا مقام غیر معین ھے) ۔

Ophite : (n) [L. 'Ophites.'] (معدنیات) حجر الحیہ؛ چتکبرا پتھر؛ ایک قسم کا سبز پتھر جس پر سانپ کی طرح کے دھبے یا چتیاں ہوتی ہیں؛ سنگ سماق؛ مرمر سبز مرمر مصری (نیز توصیفی معنوں میں) ۔

Ophite : (n) [LL. 'Ophitae.'] دوسری صدی عیسوی میں موجود اس عیسائی فرقے کا رکن جو سانپ کو عقل کا دیوتا سمجھ کر اس کی پوجا کرتا تھا؛ مار پرست؛ مار پرست فرقے کا رکن ۔

Ophite : (a) سانپ جیسا؛ شبیہ مار ۔

Ophitic : (a) سنگ سماق کا یا اس سے متعلق؛ مر مر سبز کا ۔

Ophitic : (a) مار پرست فرقے کے کسی رکن کا یا اس سے متعلق ۔

Ophiuchus : (n) [L.] ستاروں کا جھرمٹ جو دیکھنے میں ایسا لگتا ھے جیسے کوئی آدمی سانپ کو پکڑے ہوئے ہو؛ (علم النجوم) حوا؛ حامل الحیّہ ۔

Ophiucis : (n) (علم النجوم) راس الحوّا (ستارہ) ۔

Ophiura : (n) [L.] (حیوانیات) جنس ماردم : قصیف ماہی؛ ریگ ماہی ۔

Ophiuran : (a) [L. 'Ophiura.'] حیوانات کے اس طبقے کا یا اس سے متعلق جس میں خار پشت شامل ھے ۔

Ophiuran : (n) اس نوع کی ستارہ ماہی؛ خار پشت ستارہ ماہی؛ ریگ ماہی؛ قصیف ماہی؛ مار دُمہ ۔

Ophiure : (n) دیکھو Ophiuran

Ophiurid/Ophiuroid : (a & n) دیکھو Ophiuran (a & n)

Ophiuroidea : (n) (حیوانیات) ماردمان؛ ریگ ماہیان؛ خار پشت ستارہ ماہیان ۔

Ophyron : (n) [mod. L.] (تشریح) حاجبینہ؛ ابروؤں کے بیچ کی جگہ ۔

Opthalmia : (n) [LL.] (مرضیات) آشوب چشم؛ ورم چشم؛ رور؛ پُچّٹ؛ سوزش چشم : آماس چشم ۔

External opthalmia : (n) (مرضیات) زورِ ظاہر ۔

Internal opthalmia : (n) (مرضیات) زور غائر ۔

Ophthalmic : (a) (۱) مرض رور کا (مریض) آشوب چشم کا (مریض)؛ امراضِ چشم میں مبتلا ۔ (۲) (طب) روری ۔ (۳) (تشریح) عینی، چشمی؛ آنکھ کا؛ آنکھ سے متعلق؛ آنکھ سے جڑا ہوا (عصب) آنکھ کو متاثر کرنے والا (مرض) ۔ (۴) مفید چشم؛ آنکھ کے امراض کو اچھا کرنے والی (دوا) ۔ (۵) جراح چشم؛ جراحیِ چشم میں کام آنے والا (آلہ وغیرہ) ۔

Ophthalmic : (n) علاج امراض چشم؛ داروئے چشم؛ دوائے چشم ۔ (۲) عصب چشم؛ عصب باصرہ ۔

Ophthalmic artery : (n) شریان چشم (جو عصب چشم سے ملی ہوتی ھے) ۔

Ophthalmic nerve : (n) عصب چشم؛ عصب باصرہ ۔

Ophthalmic optician : (n) ماہر بصارت پیمائی ۔

Ophthalmic records : (n) (طب) روری اندرجات ۔

Ophthalmic surgeon : (n) (جراحی) سرجن امراض چشم؛ کحال؛ جراح چشم ۔

Ophthalmic vein : (n) ورید چشم؛ رگ چشم ۔

Ophthalmist : (n) طبیب چشم؛ کحال؛ حکیم چشم ۔

Ophthalmite : (n) (حیوانیات) غضنۂ چشم؛ غضنہ نما جوڑ جس پر بعض قشریوں کی آنکھ ہوتی ھے ۔

Ophthalmitis : (n) آشوب چشم؛ ورم اور سوزش چشم؛آنکھ کا ورم ۔

Ophthalmo - : (comb.) یونانی لفظ Opthalmos سے مشتق سابقہ یا جزو ترکیبی بمعنی "آنکھ" "چشم" "عین" ۔

Ophthalmo-reaction : (n) داروئے چشم کے اثر کی آزمائش ۔

Ophthalmological : (a) عینیاتی؛ علم چشم یا علم امراض چشم سے متعلق ۔

Ophthalmologically : (adv.) از روئے عینیات : علم امراض چشم کی رو سے۔

Ophthalmologist : (n) ماہر امراض چشم : ماہر علم العین: طبیب چشم۔

Ophthalmology : (n) (۱) (تشریح) آنکھ کی ساخت اور اس کے کاموں کا سائنسی مطالعہ : عینیات: علم العین: علم چشم آنکھ کا علم: چشم شناسی۔ (۲) (طب) علم امراض چشم۔

Ophthalmometer : (n) چشم پیما: Helmholtz کا ایجاد کردہ آنکھ کی گولائی ناپنے کا ایک آلہ۔

Ophthalmometric : (a) پیمائش چشم سے متعلق۔

Ophthalmometry : (n) پیمائش چشم: چشم پیمائی۔

Opthalmoplegia : (n) فالج چشم : فالج عضلات چشم۔

Ophthalmoplegic : (a) فالج چشم کا مریض: فالج چشم میں مبتلا۔

Ophthalmopod : (n) غضنۂ چشم (جس کے بالائی سرے پردہ پایہ قشریوں کی آنکھ ہوتی ھے۔

Ophthalmosaurus : (n) سو سمار ماہی کی ایک قسم جس کے دانت نہیں ہوتے یا بہت چھوٹے اور کم ہوتے ہیں۔

Ophthalmoscope : (n) دروں چشم بیں : شبکیّہ بیں : شبک بیں : پردۂ شبکی کے معائنے کا آلہ: دروں چشم (خصوصاً ریتینا کے) معائنے کا آلہ۔

Ophthalmoscopic/-al : (a) شبک بیں یا دروں چشم بیں سے متعلق۔

Ophthalmoscopically : (n) از روئے شبک بینی: شبک بینی کے طور پر: از روئے شبک بین۔

Ophthalmoscopy : (n) شبک بینی: شبکیّہ بینی:معائنہ چشم: آنکھ کے اندرونی حصے کا معائنہ: شبک بینی کا استعمال۔

Ophthalmotomy : (n) (جرّاحی) چشم تراشی: آنکھ کی جرّاحی۔

Ophthalmotrope : (n) (طب) حرکات چشم نما: مصنوعی آنکھ سے عضلات چشم کی حرکات کو ظاہر کیا جاتا ھے۔

Ophthalmotropometer : (n) (طب) حرکات چشم پیما: حرکات چشم کی پیمائش کا آلہ۔

Opiane : (n) [f. 'Opium' +ane. '] نارکوٹین (Narcotine) کا متروک مترادف جو اب صرف کیمیائی اصطلاحات میں استعمال ہوتا ھے: افیم سے نکالا ہوا تلخ اور شفاف مادہ۔

Opianic : (a) نارکوٹین سے بنا ہوا۔

Opinianic acid : (n) نارکوٹینی ترشہ: ترشۂ افیون: افیونی ترشے۔

Opianic ether : (n) افیونی ایتھر : (سونگھنے والی) خواب آور دوا: مخدّرِ دوا۔

Opianyl : (n) افیونیہ: افیونی ترشے کا جزو مستقل۔

Opiate : (a) (۱) افیون سے بنا ہوا: افیون آمیز: جس میں افیون شامل ہو: خواب آور: منوم : مسکِّر: سن کرنے والا: مخدّرِ۔ (۲) (مجازاً) غنودگی آور: سستی لانے والا۔

Opiate : (n) افیون ملی ہوئی دوا: افیون آمیز دوا: منوم دوا: خواب آور دوا: نیند لانے والی دوا۔

Opiate : (v) (۱) افیون کے ذریعہ سلا دینا: خواب آور دوا کے ذریعہ سلا دینا۔ (۲) (مجازاً) سن کر دینا: حس یا حساسیت کو کم کر دینا: بے حس کر دینا۔(۳) افیم ملانا۔

Opiated : (a) بے حس کیا ہوا: سن کیا ہوا: خواب آور دوا کے ذریعہ سلایا ہوا: افیون آمیز: افیون ملا ہوا۔

Opinant : (n) اپنی رائے رکھنے والا: رائے قائم کرنے والا: رائے دینے والا: اظہار خیال کرنے والا: اپنی رائے ظاہر کرنے والا: صاحب نظر: صاحب رائے۔

Opine : (v) [ L. 'Opinari.'] (۱) رائے رکھنا: اپنی رائے قائم کرنا: رائے قائم کرنا: خیال ظاہر کرنا: فرض کرنا۔ (۲) اظہار رائے کرنا: اظہار خیال کرنا : رائے دینا۔ (۳) رائے ہونا: خیال ہونا۔

Opiner : (n) دیکھو Opinant

Opiniated : (a) (۱) اپنی ہی رائے کو فائق سمجھنے والا:اپنے خیال کو حد سے زیادہ ارفع و اعلیٰ سمجھنے والا: ہٹ دھرم: متعصب: سخن پرور: خود پسند؛ خود بیں۔ (۲) خود رائے : ضدی: ہٹیلا۔

Opining : (n) اظہار رائے: رائے قائم کرنا یا ظاہر کرنا:رائے: خیال۔

Opinion : (n) [ L. 'Opinio. '] (۱) رائے: خیال: گمان : قیاس۔ (۲) عقیدہ : خیال راسخ۔(۳) ماہر فن کی رائے یا مشورہ: (غور و خوض کے بعد دی گئی) رائے یا مشورہ۔ (۳) (کسی شخص یا چیز کی نسبت) رائے: اندازہ: وقعت (منفی صورت میں استعمال ہوتا

هی مثلاً (I have no opinion of Frenchmen) -
(۵) (کسی چیز یا بات کے سلسلے میں ) عام خیال؛ عام رائے ۔

A matter of opinion : وہ معاملہ جس میں اختلاف ممکن ہو؛ اختلافی مسئلہ؛ مسئلہ متنازعہ ۔

In my opinion : میرے خیال میں ؛ جہاں تک میں سمجھتا ہوں ۔

Is of opinion : (یہ) رائے رکھتا ھے ۔

Pious opinion : نیک رائے؛ صائب رائے؛ کوئی عقیدہ جسے عام طور پر مانا یا قبول کیا جاتا ہو لیکن اسے جزو دین کی حیثیت سے عائد نہ کیا گیا ہو ۔

To be of opinion : کوئی عقیدہ یا نظریہ رکھنا؛ رائے رکھنا؛ رائے ظاہر کرنا؛ اظہار خیال کرنا ۔

Opinion formation : (n) رائے قائم کرنا؛ اظہار خیال ۔

Opinion poll : (n) عوام یا کسی طبقے کی رائے کا اندازہ یا رائے معلوم کرنا؛ رائے شماری؛ استصواب رائے ۔

Opinionated : (a) دیکھو Opiniated

Opinionatedness : (n) ضد؛ ہٹ؛ خود رائے؛ ہٹ دھرمی ۔

Opinionative : (a) دیکھو Opinionated

Opinionatively : (adv.) خود پسندانہ؛ ہٹ دھرمی سے؛ ضد کے ساتھ؛ خود رائی؛ متعصبانہ ۔

Opinionativeness : (n) ضد؛ خود پسندی؛ خود رائی؛ ہٹ دھرمی؛ تعصب؛ سخن پروری ۔

Opinionist : (n) (۱) صاحب رائے؛ قطعی رائے رکھنے والا؛ واضح رائے رکھنے والا ۔ (۲) اپنا الگ عقیدہ رکھنے والا؛ فرقہ پرست ۔

Opio - : (comb.) [Gr. 'Opion .'] جزو ترکیبی بمعنی "افیون"۔

Opiomania : (n) خبط افیون خوری؛ افیم کھانے کا خبط یا جنون ۔

Opiophile : (n) افیمچی؛ افیم کھانے والا ۔

Opisometer : (n) [Gr. 'Opiso +meter. '] کسی نقشے کے خطوط منحنی کو ناپنے کا آلہ ؛ نقشہ پیما؛ انحنا پیما؛ منحنی پیما؛ منحنی سنج ۔

Opisth-/Opistho-: (comb.) یونانی لفظ opisthen سے مشتق سابقہ بمعنی پیچھے ۔

Opisthenar : (n) پشت دست؛ ہاتھ کی پشت ۔

Opisthenogenes : (n) (نباتیات) تکوین تہقری ۔

Opisthion : (n) [L. ] (تشریح) آخرینہ ۔

Opisthobranch : (a & n) پس خیشومی؛ پس خیشومہ ۔

Opisthobranchia : (n) (حیوانیات) پس خیشو میان؛شکم پایان دریائی جانور جن کے گلپھڑے دلوں کے بعد یا پیچھے ہوتے ہیں ۔

Opisthobranchiate : (a) [mod. L. 'Opisthobranchiata. '] پس خیشومی : پس خیشومہ؛ Opisthobranchia یا Opisthobranchiate کی نوع کا ۔

Opisthobranchiatc : (n) (حیوانیات) پس خیشومی صدفہ : پس خیشومہ : دریائی معدہ پا یا شکم پا گھونگا جس کے گلپھڑے دل کے بعد یا پیچھے ہوتے ہیں ۔

Opisthocoelian : (a) [ Gr. 'Opistho' + 'koilos. '] (ریڑھ دار جانور) جن کے جسم پیچھے سے مقعر یا مجوف ہوتے ہیں؛ پس مقعر؛ پس مقعرہ ۔

Opisthocoelous : (a) دیکھو Opisthocoelian

Opisthodetic : (a) چونچ کی پشت پر واقع : پشت منقاری ۔

Opisthodome : (n) (یونان قدیم) قدیم یونانی عبادت گاہ کی پشت پر بنا ہوا کمرہ جو پیش دالان کے مقابل ہوتا تھا؛ عبادت گاہ عقبی کمرہ یا اطاق عقبی ۔

Opisthodomos : (n)[Gr. 'Opistho' +'domos.'] دیکھو Opisthodome

Opisthogastric : (a) معدے کے پیچھے واقع؛ پس معدہ؛ پس شکم ۔

Opisthoglossa : (n) [ L. ] (حیوانیات) پس زبانا ن؛ حیوانات(کا ایک طبقہ) جن کی زبانیں آگے کی طرف جڑی اور پیچھے کھلی ہوئی ہوتی ہیں ۔

Opisthoglossal : (a) پس زبان؛ پس زبانہ؛ آگے کو جڑی اور پیچھے کھلی ہوئی زبانوں والے (حیوانات) ۔

Opisthoglossate : (a) دیکھو Opisthoglossal

Opisthoglyph : (a) سانپوں کی Opisthoglyphia نوع کا ۔

Opisthoglyph : (n) Opisthoglyphia نوع کا سانپ جس کے پچھلے دانت میں نالی ہوتی ہے؛ زہریلے سانپ کی ایک قسم ۔

Opisthoglypha/Opisthoglyphia : (n) زہریلے سانپوں کی ایک قسم جن کے پچھلے دانت میں نالی ہوتی ہے جس سے ہوکر زہر باہر آتا ہے ۔

Opisthoglyphic/Opisthoglyphous : (a) دیکھو Opisthoglyph

Opisthognathous : (a) (۱) (حیوانیات) پس فکہ؛ پیچھے دھنسے ہوئے جبڑوں والا ۔ (۲) (مچھلی) جس کا منہ کھوپڑی کے پیچھے اور شکم کی جانب (نیچے) ہوتا ہے؛ ایسے منہ والی مچھلی ۔

Opisthograph : (n) (یونان و رومائے قدیم) تحریر جو کاغذ کے دونوں جانب لکھی ہو؛ دو طرفی تحریر؛ پشت نگارش؛ پتھر کی سل جس کے دونوں طرف عبارت کندہ ہو؛ دو طرف عبارت کندہ سل ۔

Opisthograph/Opisthographic/-al : (a) آگے پیچھے دونوں طرف لکھا ہوا یا کندہ کیا ہوا؛ دو طرفہ تحریر یا نقش والا ۔

Opisthography: (n) پشت نگاری؛ دو طرفہ لکھاوٹ یا کندہ کاری؛ دونوں طرف لکھنا ۔

Opisthomere : (n) (حیوانیات) موخر حلقہ؛ موخر فقرہ ۔

Opisthomi : (n) [ mod. L. pl. pf 'Opisthomus. '] افریقہ اور جنوبی ایشیا کے صاف پانی میں پائی جانے والی چھوٹی نوع کی گوشت خور مچھلیاں جو بامی مچھلی سے مشابہ ہوتی ہیں اور جن کے نتھنے نلی کی شکل کے اور خاصے بڑے ہوتے ہیں ۔

Opisthomous : (a) Opisthomi نوع کی مچھلی جس کے مونڈھے کی چپنی (قوس شانہ) کھوپڑی سے جدا ہوتی ہے ۔

Opisthopulmonate : (a) [ L. 'Pulmo , Pulmon. '] (حیوانیات) (پھیپھڑے دار معدہ یا صدفیے) جن کے پھیپھڑے کی تھیلی قلب کے پیچھے ہوتی ہے ؛ پس ششی ۔

Opisthotic : (a) (تشریح) کان کی پشت پر واقع کان کی ہڈیوں میں سے ایک کی صفت؛ دودھ پلانے والے جانوروں میں، کان کی دوسری ہڈیوں سے ملی ہوئی اور کنپٹی کی ہڈی کے اس حصے کی تشکیل کرنے والی (ہڈی) جس میں سماعی جوفہ ہوتا ہے ۔

Opisthotic : (n) کان کی پشت پر واقع کان کی ہڈیوں میں سے ایک ۔

Opisthotonic : (a) Opisthotonos کا؛ اس سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Opisthotonos/Opisthotonus : (n) (مرضیات) گردن پشت یا پیروں کے عضلات کا تشنج جس سے انسان کا جسم پیچھے کی طرف جھک جاتا ہے؛ کزاز (ٹٹنس) کی ایک قسم ۔

Opium : (n) [ L. ] افیم؛ افیون؛ پوست کے کچے پھول کو گود کر کے حاصل کیا ہوا گاڑھا سرخی مائل بھورے رنگ کا تیز بو اور تلخ ذائقے والا عرق جو خواب آور اور مسکن اور دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے (خصوصاً مشرق میں) یہ نشہ آور بھی ہوتا ہے ۔

Opium : (v) افیم یا افیون دینا؛ افیم ملانا؛ افیون آمیز بنانا : افیم کھلانا ۔

Opium den : (n) چانڈو خانہ؛ افیمچیوں کا اڈہ ۔

Opium habit : (n) افیم خوری یا افیم نوشی کی عادت یا سرور پیدا کرنے کی غرض سے؛ افیم کی لت ۔

Opium plant/ -poppy : (n) افیم کا پودا؛ پوستہ؛ نہال پوستہ؛ نہال خشخاش ۔

Opium smoking : (n) افیون نوشی؛ افیون کشی ۔

Opiumism : (n) افیم کی لت یا عادت : افیم کا نشہ؛ افیمیت ۔

Opiumize : (v) افیون ملانا؛ افیون آمیز کرنا ۔

Opobalsam/Opobalsamum : (n) [ L. ] بلسانِ مکّی ۔

Opodeldoc : (n) (طب) طلا کاری؛ طلا صابونی (الکحل میں حل کیا ہوا صابن جس میں فلسی اور ایک خوشبودار جھاڑی سے نکالا ہوا روغن اور کافور بھی ملا ہوا رہتا ہے) ۔

- opolis : (comb.) یونانی لفظ polis سے بنا ہوا لاحقہ بمعنی شہر، بلدہ ۔

Opopanax : (n) [L. ] (۱) ایک قسم کی تیز بو دار رال جو کسی زمانے میں دوا کے طور پر مستعمل تھی؛ نوشد ارو ۔(۲) ایک قسم کی خوشبو دار رال جو عطر وغیرہ میں پڑتی ہے؛ کافوری خوشبو؛ گاؤشیر؛ جاشیر؛ جاؤشیر ۔ (۳) درخت عطر عقاقی Opopanax-tree کا مخفف ۔

Opopanax soap: (n) صابون جسے کافوری خوشبو سے معطر کیا گیا ہو؛ خوشبو دار صابون ۔

Opopanax-tree : (n) درخت عطر عقاقی؛ درخت عطر کاسی؛ جنوبی

امریکہ، ویسٹ انڈیز وغیرہ کا درخت اسفنج۔

Oporto : (n) [Pg. 'O port.'] ایک گہرے سرخ رنگ کی پرتگالی شراب۔

Opossum : (n) [Virginion Indian 'Apassum. '] (۱) صاریغ: موش کیسہ دار: اپوسم: ایک قسم کا تھیلی دار دودھ پلانے والا جانور جو پانی میں یا درختوں پر رہتا ہے: اس کے پچھلے پیروں میں انگوٹھا ہوتا ہے۔ (۲) اوسط قد والے مختلف تھیلی دار جانور خصوصاً آسٹریلیا اور تسمانیہ کا Phalanger۔

Opossum-mouse : (n) آسٹریلیا کا پست قد تھیلی دار جانور جو اڑتا ہے۔

Opossum shrimp : (n) کیسہ دار قشریہ (جس کی مادہ اپنے انڈوں کو تھیلی میں لئے پھرتی ہے)۔

Opotherapy : (n) (طب) عصیری علاج۔

Oppidan : (a) [ L. 'Oppidanus.'] شہری: قصباتی: شہر کا یا اس سے متعلق (بخلاف دیہاتی): شہر کی جانب: شہر نشیں۔

Oppidan : (n) (۱) شہر کا باشندہ: شہر کا رہنے والا۔ (۲) (ایٹن کالج) دارالاقامہ میں نہ رہنے والا طالب علم: شہر میں رہنے والا طالب علم: بیرونی طالب علم: غیر مقیم طالب علم۔

Oppilate : (v) [f. L. 'Oppilare. '] روکنا: مسدود کرنا: روک لگانا: حائل ہونا: مانع ہونا: مزاحم ہونا: سدراہ ہونا: بند ہونا۔

Oppilation : (n) (۱) روک مزاحمت: انسداد: حائل ہونا: مانع ہونا۔ (۲) (طب) انسداد مجری: سدہ۔ (۳) (طب) انعام نخز العضو۔

Oppilative : (a) روکنے والا: مسدود کرنے والا: مزاحم: مانع: حائل ہو نے والا: قبض یا سدہ پیدا کرنے والا: قابض۔

Opponency : (n) مخالفت: خلاف ہونا: مخالف یا مقابل ہونا: متخالف یا متقابل ہونا: مقابلہ: عداوت: دشمنی۔

Opponens : (n) (تشریح و حیوانیات) عضلۂ متقابلہ۔

Opponent : (a) [L. 'Opponens. '] (۱) مخالف: معاند: مد مقابل:مدعی: دشمن: حریف: فریق مخالف۔ (۲) معارض: مخالف: متضاد (اب اس معنی میں شاذ ہے)۔ (۳) (تشریح) (ہاتھ کا عضلہ) متقابلہ: متقابل (عضلہ)۔

Opponent : (n) (۱) (تاریخ) مدعی شخص: فریق مخالف۔ (۲)مخالفت کر نے والا: مخالف شخص: دشمن: مقابل شخص۔

Opponent muscle : (n) عضلۂ متقابلہ: مقابل اصبع خامسی۔

Opportune : (a) [L. 'Opportunus. '] (۱) ٹھیک: درست: موزوں: مناسب: مساعد (وقت وغیرہ)۔ (۲) برمحل: بروقت: با موقع۔

Opportunely : (adv.) مناسب وقت پر: برمحل: ٹھیک وقت پر۔

Opportuneness : (n) بروقت ہونا: بر محل ہونا۔

Opportunism : (n) (۱) (سیاسیات) موقع پرستی: مصلحت پرستی: وقتی ضرورتوں پر حد سے زیادہ زور دینا۔ (۲) موقع کے لحاظ سے کام کرنا: درمیانی راہ اختیار کرنا: مصلحت بینی: حکمت عملی۔ (۳) ابن الوقتی: زمانہ سازی۔

Opportunist : (n) مصلحت پرست: مصلحت بین: ابن الوقت: زمانہ ساز۔

Opportunity : (n) [ L. 'Opportunitas.'] (۱) مناسبت وقت: برمحل ہونا۔ (۲) موقع: عمدہ موقع: مناسب وقت: مساعد وقت۔

Opposability : (n) تقابل پذیری۔

Opposable : (a) تقابل پذیر۔

Oppose : (v) [ L.'Opponere. '] (۱) (تاریخ) اعتراض کرنا یا سخت سوالات کرنا۔ (۲) مقابلے پر رکھنا: مقابلے میں لانا یا پیش کرنا: متضاد یا مخالف حیثیت سے پیش کرنا۔ (۳) مقابلہ کرنا: مقابلے پر آنا: مخالفت کرنا: رکاوٹ ڈالنے کے لئے (کسی چیز کو) سامنے رکھنا یا لانا: مزاحمت کرنا: رکاوٹ ڈالنا: سد راہ ہونا۔ (۴) ہمیشہ مخالفت کا پہلو اختیار کرنا۔ (۵) مقابلے پر ہونا: رخ پر ہونا: مقابل ہونا۔

Opposed : (a) مخالف: مقابل۔

Opposeless : (a) (شعر) ناقابل مزاحمت: ناقابل مقاومت: ناقابل اعتراض: ناقابل تعرّض۔

Opposer : (n) (۱) (تاریخ) علمی مباحث میں کسی دعوے یا نظریے کی مخالفت کر نے والا: معترض۔ (۲) مخالف: مقابل: مد مقابل: حریف: دشمن: فریق مخالف: مزاحم۔

Opposing : (a) مخالفت کرنے والا: مقابلے پر آنے والا: مخالف: مقابل: مزاحم: مانع۔

Opposite : (a) [ L. 'Oppositus. '] (۱) روبرو: سامنے کا: مقابل: محاذی۔ (۲) برعکس: مخالف: الٹا: متضاد۔ (۳) نقیض: ضد۔ (۴) (نباتیات وغیرہ) متقابل۔ (۵) (The کے ساتھ)

Contradictory opposition : (منطق) تردیدی تناقض : تردیدی تقابل؛ تردیدی معارضت ۔

Contrary opposition : (منطق) متضاد تناقض؛ متضاد تقابل؛ متضاد معارضت ۔

Fallacy of opposition : (منطق) مغالطۂ معارضت ۔

In opposition : حزب مخالف میں؛ حکمراں جماعت کے خلاف؛ خلاف پارٹی میں؛ اقلیت میں ۔

Subaltern opposition : (منطق) محکوم معارضت (جو کسی کلیے کے ما تحت ہو) ۔

Subcontrary opposition : (منطق) نیم متضاد معارضت (جو کیفیت میں مختلف ہو، کمیت میں نہیں) ؛ نیم متضاد تناقض یا تقابل ۔

The opposition/His Majestys opposition : پارلیمنٹ میں حکمراں کی مخالف پارٹی یا جماعت :حزب مخالف ۔

To be in opposition : (۱) حکمراں جماعت کے خلاف ہونا؛ حزب مخالف ہونا؛ اقلیت میں ہونا ۔ (۲) (ہیئت) سورج سے ۱۸۰ درجے کے زاویے پر ہونا؛ سورج کے مقابل ہونا ۔

Opposition method : (n) (فلسفہ ) طریقۂ تخالف ۔

Opposition party : (n) (۱) (سیاسیات) حزب مخالف؛ حزب اختلاف؛ مخالف پارٹی ۔ (۲) (قانون) فریق مقابل؛ حریف ۔

Oppositional : (a) تقابلی ؛ مخالفانہ؛ حزب مخالف کا ۔

Oppositionist : (n) مزاحم؛ مخالف؛ مخالف حکومت؛ پارلیمنٹ میں حزب مخالف کا رکن؛ (توصیفی معنوں میں یا بطور صفت بھی مستعمل ہے) ۔

Oppositipetalous : (a) (نباتیات) مقابل گلبرگہ ۔

Oppositisepalous : (a) (نباتیات) مقابل سبلہ؛ مقابل مسند (حاصل زر) ۔

Oppositive : (a) [ med. L. 'Oppositivus. '] (۱) متضاد : متقابل : متناقض : نقیض ۔ (۲) جسے مخالف کا شوق ہو : مخالف پسند : مخالف ۔

Oppositively : (adv.) (۱) متضاد؛ مقابل؛ متناقض طور پر؛مخالفانہ ۔

Oppositiveness : (n) تناقض؛ تخالف؛ تضاد؛ تقابل؛ مخالفت ۔

مخالف: (مختلف خاصیّت کی دو چیزوں میں) دوسری ۔

Opposite : (n) (۱) برعکس چیز یا لفظ؛ متضاد صفت؛ بالمقابل چیز ۔ (۲) (جمع) اپنی قسم کی انتہائی مختلف چیزیں ۔

Opposite : (adv.) سامنے؛ مقابل؛ محاذ میں؛ مقابل پر؛ مخالف سمت میں ۔

Opposite : (prep.) برعکس؛ دوسرے رخ پر؛ آمنے سامنے ۔

To play opposite : مقابل (اداکار یا اداکارہ) کے طور پر کام کرنا؛ (کسی مخصوص ایکٹر یا ایکٹریس کے ساتھ) ہیرو یا ہیروئن کا پارٹ کرنا ۔

Opposite forces : (n) (میکانیات) قوائے متقابل ۔

Opposite leaves : (n) (نباتیات) بالمقابل پتیاں (جو تنے کے دوسرے پہلو پر ہوں)؛ ٹہنی کے دونوں طرف بالمقابل پتیاں ۔

Opposite number : (n) (ایک ہی سطح پر) دو متقابل اشیاء یا افراد میں سے ایک ؛ مد مقابل؛ تقابل کا شخص یا شے ۔

Opposite polarity : (n) (مقناطیسی) متضاد قطبیت ۔

Opposite test : (n) (نفسیات) آزمائش اضداد ۔

Oppositely : (adv.) (۱) بالمقابل؛ آمنے سامنے ۔ (۲) اس کے برعکس اس کے بر خلاف ۔

Oppositeness : (n) مقابلہ؛ تضاد؛ مخالفت؛ روبرو ہونا؛ (پتیوں کا) بالمقابل ہونا ۔

Oppositi - : (comb.) [ L. 'Oppositus. '] لاطینی لفظ oppositus سے مشتق سابقہ یا جزو ترکیبی جو مقابل کے معنی پیدا کرتا ہے اور خاص کر نباتیاتی صفات میں استعمال ہوتا ہے ۔

Oppositifolious : (a) (نباتیات) بالمقابل برگہ؛ متقابل الاوراق؛ بالمقابل پتیوں والا؛ کسی پتی کے مقابل واقع ۔

Opposition : (n) [ L. 'Oppositio. '] (۱) سامنے یا مقابل میں رکھنے کا عمل؛ مقابلہ؛ تقابل؛ استقبال (مجلس میں) ۔(۲) متقابل جگہ یا محل ۔ (۳) (ہیئت) مقابلہ (ضد قرآن) ۔ (۴)(منطق) تقابل، تناقض، معارضت ۔ (۵) مخالفت؛ مزاحمت؛ مقاومت؛ تضاد؛ مخالفانہ یا معاندانہ فعل؛ عداوت؛ دشمنی ۔ (۶) مخالف جماعت؛ مخالف پارٹی؛ حزب مخالف ۔ (۷) توصیفی معنوں میں مخالف پنج وغیرہ ۔

**Oppress** : (v) [ med. L. 'Oppressare. '] (۱) ظلم کرنا: جور و تعدی کرنا: جابرانہ حکومت کرنا۔ (۲) مغلوب کرنا: زیر کرنا: دبانا: ناجائز دباؤ ڈالنا۔ (۳) پست کرنا: مضمحل کرنا۔ (۴) (شعر) (نیند وغیرہ پر) قابو پانا: غالب آنا۔ (۵) (نفس یا احساسات کو) دبانا: قابو میں کرنا: پست کرنا۔ (۶) (نقالت) پیروں سے کچلنا: پامال کرنا (خصوصاً Pa.pple میں)۔

**Oppression** : (n) (۱) دبانے کا عمل یا دبائے جانے کی حالت: جبر: مجبوری: غلبہ: مغلوبیت: ظلم: مظلومیت۔ (۲) جسمانی طور پر دبائے جانے کا احساس۔ (۲) ناجائز دباؤ: ظلم: جور، ستم: بیداد: تعدی: بے رحمانہ سلوک۔

**Oppressive** : (a) (۱) ظالمانہ: جابرانہ: موذی: بے رحمانہ: غیر منصفانہ: ناجائز۔ (۲) بھاری: دشوار: شدید: سخت: گراں: شاق۔ (۳) مجبور کن: مغلوب کن: (ذہن، نفس یا احساسات کو) دبانے والا: افسردہ کن۔ (۳) ظالم: جفا کار: ستمگر: بیداد گر: ستم پیشہ۔

**Oppressive climate** : تکلیف دہ آب و ہوا: نامناسب آب و ہوا۔

**Oppressive day** : (n) (موسمیات) روز حبس: امس کا دن۔

**Oppressive ruler** : (n) ظالم حکمراں۔

**Oppressive tax** : (n) غیر منصفانہ یا جابرانہ ٹیکس۔

**Oppresively** : (adv.) ظالمانہ: جابرانہ: ستمگرانہ: شدت سے: سختی سے۔

**Oppresiveness** : (n) جابریت: سخت گیری: موذی پن: سختی: ظلم: جفا۔

**Oppressor** : (n) (۱) ظالم: جابر: ستمگر: مردم آزار: موذی: سخت گیر: بے رحم: جفا کار۔ (۲) تکلیف دہ چیز یا شخص۔

**Opprobrious** : (a) [ LL. 'Opprobriosus. '] ملامت آمیز: دشنام آمیز: حقارت آمیز: سخت ست اہانت آمیز: گستاخ: بیہودہ: شوخ چشم: بد زبان: بد لگام۔

**Opprobrtiously** : (adv.) ملامت آمیز الفاظ میں: بد زبانی سے: اہانت آمیز طور پر: بیہودگی سے۔

**Opprobriousness** : (n) بیہودگی: بد زبانی: بد لگامی: اہانت آمیزی: ملامت۔

**Opprobrium** : (n) [ L. ] (۱) ذلت: بدنامی: رسوائی: فضیحت: ننگ: خفت۔ (۲) نفرین: نفرۂ نفرین۔ (۳) ذلیل کن: رسوائی آور: بدنام کن: خفت آور۔

**Oppugn** : (v) [ L. 'Oppugnare. '] (۱) (کسی بات پر) اعتراض کرنا: ایراد کرنا: شبہ ظاہر کرنا۔ (۲) (شاذ) اختلاف رکھنا: مخالفت کرنا۔

**Oppugnance/Oppugnancy** : (n) (فلسفہ) مخالفت: مقابلہ: مجادلہ: تصادم: آویزش: جھگڑا: تکرار: عداوت: دشمنی: مزاحمت۔

**Oppugnant** : (a) اختلاف کرنے یا رکھنے والا: مخالف: معاند: حریف: مزاحمت: عداوت: دشمنی۔

**Oppugner** : (n) معترض: مخالف: حریف۔

**Opsimath** : (n) وہ شخص جو کبر سنی میں تحصیل علم کرے: پیر متعلم: بوڑھا توتا۔

**Opsimathy** : (n) [ Gr. ] کبر سنی کی تحصیل علم: (تعلیمات) تعلیم پیر (بوڑھا)۔

**Opsiometer** : (n) (بصریات) بصارت پیما۔

**Opsomania** : (n) (طب) جنون یک غذا۔

**Opsonic** : (a) [ f. ' Opsonin. '] (حیوانیات) اُپسونینی: جراثیم میں یہ خاصیت پیدا کردینے والا کہ خون کے جاذب جراثیم جسیمے انہیں آسانی سے جذب کر لیں۔

**Opsonic index** : (n) (حیوانیات) نمائندہ اُپسونین: وہ عدد جس سے مریض کے Serum کی جذب جراثیم کی قوت ظاہر ہوتی ہے۔

**Opsonin** : (n) [ L. 'Opsonium .'] (حیوانیات) اُپسونین (وہ مادہ جو مریض کے خون میں اس کے مرض جراثیم کا سیرم داخل کرنے سے پیدا ہوتا ہے)۔

**Opsonization** : (n) اُپسونین کے ذریعہ متاثر کرنے کا عمل۔

**Opsonize** : (v) اُپسونین کے ذریعہ متاثر کرنا۔

**Opt** : (v) [ L. 'Optare. '] (دو میں کسی ایک کا) انتخاب کرنا: اُوپٹ کرنا: اختیار کرنا: (دو میں سے ایک کے لئے) فیصلہ کرنا یا طے کرنا۔

**To opt out of** : (کسی بات میں) حصہ نہ لینے یا (کسی کام کو) نہ کرنے کا فیصلہ کرنا۔

Optation : (n) (۱) چاہت؛ خواہش۔ (۲) (صرف و نحو) فجائیہ کی شکل میں خواہش کا اظہار؛ (فجائیہ صیغے میں) اظہار تمنا۔

Optative : (a) (۱) (صرف و نحو) تمنائی؛ جس سے خواہش کا اظہار ہو۔ (۲) خواہش یا پسند ظاہر کرنے والا۔

Optative : (n) (فعل کا) صیغۂ تمنائی۔

Optative mood : (n) (فعل کا) صیغۂ تمنائی؛ صورت تمنائی۔

Optatively : (adv.) (نحو) تمنائی حالت میں؛ تمنائی معنوں میں؛ صیغۂ تمنائی میں ؛ کسی خواہش کے اظہار میں۔

Optic : (a) آنکھ کا؛ متعلق چشم؛ عینی؛ بصری؛ چشمی؛ متعلق بصر ؛ متعلق بصارت؛ نظری؛ بینائی سے متعلق؛ (بصریات) مناظری۔

Optic : (n) [ med. L. 'Opticus. '] (مزاحاً) عضو بینائی؛ آلۂ بصر؛ آنکھ (خاص کر جمع میں)؛ چشم؛ عین؛ (تشریح) عصب باصرہ یا بصری عصب۔

Optic angle : (n) (بصریات) زاویۂ بصر۔

Optic atrophy : (n) (طب) بصری ذُبُول۔

Optic axis : (n) محور دید ؛ محور باصرہ؛ محور بصر؛ صدر محور؛ محور مناظر؛ مناظری محور۔

Optic chiasma : (n) (تشریح) بصری صلیبیہ؛ تقاطع اعصاب بصری۔

Optic commissure : (n) (تشریح) بصری اِلتقا۔

Optic disc : (n) (تشریح) قوص بصری۔

Optic lobe : (n) (تشریح) فص بصری۔

Optic nerve : (n) عصبۂ چشم؛ عصبۂ مجوفہ؛ عصب بصری؛ عصب باصرہ۔

Optic neuritis : (n) آنکھ عصبی سوزش ؛ ورم عصبِ چشم۔

Optic papilla : (n) بصری ستا ؛ وہ خفیف سا ابھار جو عصبۂ چشم کے ریشوں پر مشتمل موٹے گچھوں کے دیدے میں داخل ہونے سے بنتے ہیں۔

Optic thalamus : (n) (تشریح، حیوانیات) سریر بصری؛ مبداء عصب بصر۔

Optical : (a) (۱) عینی، چشمی؛ متعلق چشم؛ بصری؛ متعلق بصر؛ متعلق بصارت؛ نظری۔ (۲) (بصریات) مناظری؛ علم مناظر و مرایا کا؛ بصریات کا؛ بصریاتی؛ نوری۔ (۳) ماہر بصریات۔ (۴) معاون بصارت؛ بصارت یا روشنی کے ذریعہ عمل کرنے والا؛ بصریات کے اصول کے مطابق بنایا ہوا یا ایجاد کیا ہوا۔

Optical activity : (n) (کیمیا) مناظری عاملیّت؛ مناظری گردش۔

Optical art : (n) فریب نظر پیدا کرنے کے لئے متخالف رنگوں (خصوصاً سفید و سیاہ) سے بنائی ہوئی مجرد تصویر یا مجرد آرٹ؛ مخفف Opart -

Optical axis : (n) محور دید؛ محور باصرہ؛ محور بصر؛ صدر محور؛ محور مناظر؛ مناظری محور۔

Optical bench : (n) (بصریات) تختِ مناظر۔

Optical chiasma : (n) (تشریح) بصری صلیبیہ؛ تقاطع اعصاب بصری۔

Optical density : (n) (بصریات) مناظری کثافت۔

Optical double : (n) (علم النجوم) مناظری مثنیٰ (ستارے)۔

Optical illusion : (n) (نفسیات) فریب نظر؛ آنکھ کا دھوکا۔

Optical instruments : (n) (بصریات) آلات مناظر؛ مناظری آلات۔

Optical isomerism : (n) (کیمیا) مناظری ہم ترکیبی۔

Optical lantern : (n) (بصریات) قندیل مناظر؛ مناظری لالٹین۔

Optical lever : (n) (میکانیات) مناظری بیرم۔

Optical nerve : (n) (تشریح) عصب باصرہ؛ عصبۂ چشم؛ عصب بصری؛ عصبۂ مجوفہ۔

Optical path : (n) (بصریات) طریق مناظری۔

Optical pendulum : (n) (بصریات) مناظری رقّاص۔

Optical rotation : (n) (کیمیا) مناظری گردش۔

Optical square : (n) (مساحت) مناظری گنیا۔

Optical system : (n) (بصریات) مناظری نظام۔

Optical thalamus : (n) (تشریح، حیوانیات) سریر بصری؛ مُبداء عصب

بصر۔

Optical tract : (n) (عضویات، حیوانیات) خطۂ بصری۔

Optically : (adv.) (۱) دیکھنے میں: بصریات کی رو سے۔ (۲) (بصریات) مناظری: نوری۔

Optically active : (a) (کیمیا، طبیعیات) مناظری عامل۔

Optically denser : (a) (بصریات) مناظری کثیف تر۔

Optically rarer : (a) (بصریات) مناظری لطیف تر۔

Optician : (n) (۱) عینک ساز: عینک فروش: آلات بصر کا بنانے والا یا بیچنے والا۔

Optico - : (comb.) [ Gr. 'Optikos. '] جزو ترکیبی بمعنی عینی: بصری، بصریاتی۔

Optico-chemical : (a) بصری کیمیائی: علم کیمیا اور بصریات (دونوں) سے متعلق۔

Optico-papillary : (a) بصری مسّے سے متعلق۔

Opticon : (n) [ Gr. 'Optikon. '] (حیوانیات) دو بصریّہ۔

Optics : (n) [ med. L. 'Optica. '] طبیعیات کی وہ شاخ جو نور کے مظاہر اور خواص سے بحث کرتی ہے: بصریات: مناظریات: علم المناظر و مرایا: علم المناظر: علم نور۔

Geometrical optics : (n) (بصریات) مناظریات ہندسی۔

Physical optics : (n) (بصریات) مناظر طبیعی۔

Optimal : (a) (۱) (حیاتیات) (گرمی، روشنی، غذا، رطوبت وغیرہ کی وہ مقدار یا وہ درجہ) جو توالد و تناسل، نشو و نما اور دیگر حیات افروز عمل کے لئے انتہائی ضروری، مناسب اور اہم ہو۔ (۲) توصیفی معنوں میں: صحیح: مستحسن: متوازن، مناسب۔

Optimal time : (n) زمانۂ عروج اعلیٰ۔

Optimate/Optimates : (n) (تاریخ) اشرافان: قدیم روم کا خاندانی امیر: اونچے طبقے کا یا طبقۂ امراء کا فرد: اشراف: رکن خواصیہ: امیر: امیر زادہ۔

Optime : (n) [ L. adv.] کیمبرج میں ریاضی میں ٹرائی پوس (Tripos) کرنے والے اس طالب علم کو کہتے ہیں جس نے دوسرا یا تیسرا درجہ حاصل کیا ہو: ایك کو سینیئر اور دوسرے کو جونیر اُوپٹائم کہا جاتا ہے۔

Optimism : (n) [ f. L. 'Optimum. '] (۱) جرمن فلسفی لائبنز (Leibniz) کا نظریۂ استحسان کہ اچھی سے اچھی دنیا جو پیدا کی جا سکتی تھی وہ ہماری دنیا ہے۔ (۲) رجائیت (یہ عقیدہ کہ دنیا میں نیکی بدی پر غالب آئے گی)۔ (۲) رجائیت : امید پروری: امید پرستی: خوش امیدی (طبیعیت کا یہ رجحان کہ ہر معاملے یا کسی چیز کے روشن پہلو کو مد نظر رکھنے کا رجحان۔ (۳) (فلسفہ) رجائیت: خوش امیدی۔

Optimist : (n) (۱) رجائیت کے ، بعد الطبیعیات اصولوں کا پیرو یا معتقد: (فلسفہ) معتقد رجائیت : رجائیت پسند: رجائی: استحان پسند: امیر پرست : خوش امید۔

Optimist : (a) استحسان پسندانہ : رجائیت پسندانہ: (فلسفہ) رجائی: امیدانہ۔

Optimistic/-al : (n) دیکھو Optimist

Optimistically : (adv.) استحسان پسندی سے: رجائیت پسندی سے : خوش امیدی سے۔

Optimize : (v) اچھے انجام کی امید ظاہر کرنا: استحسان پسندی یا رجائیت کے خیالات ظاہر کرنا: خوش امید ہونا: پُر امید ہونا۔

Optimum : (n) [ L. 'Optimus. '] دیکھو Optimal

Optimum population : (n) (شماریت) متوازن آبادی۔

Option : (n) (۱) اختیار (کرنا): انتخاب (کرنا): وہ چیز جو اختیار کی جائے: وہ چیز جو اختیار کی جا سکے۔ موضوع اخیار۔ (۲) حق انتخاب: اختیار یا انتخاب کا حق: آزادیٔ انتخاب۔ (۳) (صرافہ) تمسکات کو مقررہ شرح پر میعاد کے اندر لینے دینے کا حق۔

Call option : (n) (معاشیات) اختیار خرید۔

Double option : (n) (معاشیات) اختیار خرید و فروخت۔

Optional : (a) (۱) اختیاری (ضد لازمی): جس سے کار انحصار اپنی خواہش یا پسند پر ہو: غیر لازمی: غیر واجب: غیر ناگزیر۔ (۲) کسی چیز یا بات کو خواہش یا پسند پر چھوڑ دینے والا۔

Optional clause : (n) (سیاسیات) اختیاری دفعہ۔

Optional subject : (n) (تعلیمات) اختیاری مضمون۔

Opto - : (comb.) [ Gr. 'Optos. '] جزو ترکیبی بمعنی نظر، بصارتِ چشم یا نظری، بصری ۔

Optogram : (n) (حیوانیات) شبکی شبیہ: روشنی کے عمل سے رتینا یا شبکیہ پر بنی ہوئی وہ شبیہ یا تمثال جو کیمیائی ذرائع سے دیرپا یا دائمی بنائی جا سکتی ھے۔

Optological : (a) بصارت کی جانچ کے علم سے متعلق؛ مناظریاتی۔

Optologist : (n) بصارت کی جانچ کا ماہر یا بصریات کی جانچ کرنے والا ماہر؛ ماہر مناظریات۔

Optology : (n) (۱) بصارت کی جانچ کا علم؛ بصریات کی وہ شاخ جو بصریات کی جانچ سے بحث کرتی ھے، مناظریات؛ علم المناظر۔ (۲) آلات مناظر سازی۔

Optometer : (n) بصارت پیما۔

Optometrist : (n) ماہر بصارت پیمائی۔

Optometry : (n) بصارت پیمائی۔

Optophone : (n) آلۂ صدا نما؛ سماع نور (جو روشنی کو آواز میں بدل دیتا ھے اس کی مدد سے اندھے کان کے ذریعہ پڑھ سکتے ہیں)۔

Opulence : (n) [ L. 'Opulentia. '] دولت مندی: تمول: معموری؛ فراوانی : افراط: کثرت: بہتات: دولت: ثروت۔

Opulent : (a) (۱) دولت مند: مالدار: زردار: متمول: تونگر۔(۲) معمور: فراواں: بھرا پرا: سرشار۔ (۳) (پھول وغیرہ) شگفتگی: رنگ یا خوشبو سے بھر پور، معمور۔ (۴) دولت خیز: زر خیز۔

Opulently : (adv.) دولت مندی سے : فراوانی سے: بہ کثرت: بھر پور طور پر۔

Opulus : (n) (نباتیات) گل دُنبہ۔

Opuntia : (n) [ L. ] خاردار پودوں کی ایک بڑی قسم؛ اس قسم کے پودوں کا پھل: انجیر ہندی: انجیرِ تیغی: انجیر بری۔

Opus : (n) [ L. ] (۱) (موسیقی) نغمۂ موسیقی: (ماہر موسیقی کی) علاحدہ نغمہ نگاری۔ (۲) ادبیہ تصنیف۔ (۳) مخفف Op -

Magnum opus : (n) شاہکار (ادبی وغیرہ)۔

Opus magnum : (n) دیکھو Magnum opus

Opuscule : (n) مختصر تحریر نغمہ؛ مختصر ادبی تحریر۔

Opusculum : (n) [ L. dim. of 'Opus. '] دیکھو Opuscule

Or : (n) [ L. 'Aurum .'] (۱) (نقابت) مارکوں میں سنہرا یا زرد رنگ ؛ سونے کا کام۔ (۲) پیتل: کانسے یا دوسری دھاتوں کی ملمع کاری کے لئے تیار کیا ہوا سونے کا پتھر یا پیسا ہوا سفوف۔

Or : (prep. & conj.) قبل (ازیں) : پیشتر: پہلے۔

Or : (conj.) (۱) یا۔ (۲) یا تو۔ (۳) یعنی۔ (۴) ورنہ۔

Or - : (prefix) قدیم انگریزی سابقہ بمعنی "out"-

- or : (suffix) لاحقہ جو مختلف لاطینی الاصل الفاظ کے ساتھ آتا ھے۔

- or : (suffix) (لاحقہ) انگلستان میں اکثر الفاظ کے آخر میں out - کی صورت میں آتا ھے امریکا میں or - کر لیا گیا ھے مثلاً ardour, liquor وغیرہ۔

- or (- our) : (suffix) کبھی کبھی فرانسیسی لاحقہ oir - کے بدلے میں آتا ھے۔

- or : (suffix) (۱) (لاحقہ) لاطینی or - یا orem- کے بدلے آتا ھے۔ (۲) اسم فاعل کے آخر میں (قابض، متصرف Possessor) - (۳) ان الفاظ کے آخر میں جو آلہ اور اوزار کے معنی رکھتے ہیں مثلاً (Exlansor) - (۴) متفرق اسماء کے آخر میں آتا ھے۔

- or : (suffix) oir - کا متبادل جو درجہ ظاہر کرنے والی صفتوں کے ساتھ آتا ھے مثلاً major minor وغیرہ۔

Ora : (n) [ OE. ] (۱) (تاریخ) ڈنمارک کا ایک سکہ جسے Domesday Book میں بیس پینس کے برابر لکھا گیا ھے۔ (۲) Domesday Book میں استعمال شدہ ایک پیمانۂ وزن جو اونس کے عوض ھے۔

Ora : (n) [ L. ] (حشریات) سینے کے نیچے کا بغلی حاشیہ؛ (تشریح) منافذ۔

Ora serrata : (n) کنار شبکیہ؛ ریتینا کا دندانہ دار کنارہ۔

Orach/Oracha : (n) [ OFr. 'Arache , arrace. '] پہاڑی پالک؛ پالک کوہی۔

**Oracle : (n)** [ L.' Oraculum' , f. 'Orare. '] (۱) (قدیم یونان کا) دارالستخارہ (جہاں دیوتاؤں سے مشورہ یا پیشین گوئی طلب کی جاتی تھی)۔ (۲) دیوتاؤں کا جواب جو اکثر مبہم ہوتا تھا؛ جواب استخارہ۔ (۳) یہودیوں کے مندروں میں مقدس ترین مقام؛ دارالرحم۔ (۴) الہام ربانی (کا وسیلہ یا واسطہ)؛ (وحی یا الہام کا) مَہبَط؛ مقام الہام۔ (۵) حکمی میعار یا علامت حکمی فال؛ وحیٔ آسمانی (مجازی معنی میں)؛ الہام۔ (۶) غیر خاطی رہنما؛ معصوم رہنما؛ خصر ثانی؛ غیر خاطی و پُر اسرار رہنما یا ہادی۔ (۷) عاقل مشیر؛ پُر اسرار مشیر؛ مشیر غیبی؛ وہ چیز جو الہامی جوابات یا مشورے دیتی ہو۔ (۸) دانش مندانہ مشورہ؛ پُر اسرار مشورہ۔ (۹) لقمان ثانی؛ ارسطوئے ثانی؛ بوجھ بجھکڑ؛ لال بجھکڑ۔ (۱۰) دانشمندانہ فیصلہ۔ (۱۱) سروش غیبی؛ ہاتف غیبی؛ حکمی خبر دینے والا؛ کاہن؛ کاہنہ۔ (۱۲) (انجیل) قدس الاقدس۔ (۱۳) حکمی خبر یا پیشن گوئی؛ کہانت؛ غیبی آواز؛ (جمع) متبرک کتبات یا صحائف۔ (۱۴) مشیّت ربانی کی تعبیر یا تفسیر بتانے والا؛ وہ چیز جس سے مشیّت ربانی ظاہر ہو۔ (۱۵) بُر مغز اظہار؛ بُر مغز تقریر؛ دانشمندانہ بول؛ قول محکم؛ ناقابل انکار سچائی۔ (۱۶) پیش گوئی؛ حکمی خبر۔

**To work the oracle :** (۱) پجاریوں سے ساز باز کرکے حسب منشاء جواب حاصل کرنا؛ جس کے توسط سے مشیّت غیبی معلوم کی جاتی ہواسے متاثرکرنا۔ (۲) پوشیدہ ذرائع سے اپنے موافق اثر ڈالنا۔ (۳) (عامیانہ) چندہ جمع کرنا۔

**Oracle : (v)** [ L. ] (۱) پیش گوئی کرنا؛ پیش خبری کرنا؛ پُر اسرار رہنمائی کرنا؛ دانشمندانہ مشورہ دینا۔ (۲) ملہم غیبی کی حیثیت سے بولنا؛ الہام ربانی کا وسیلہ بننا۔

**Oracular : (a)** (۱) متعلق بہ دارالاستخارہ؛ جو مرکز الہام یا وسیلۂ الہام ہو۔ (۲) الہامی؛ غیب جیسا؛ مبہم؛ پُر اسرار؛ چیستان کا سا؛ غیبی؛ قدیم احکامات ربانی یا الہامات جیسا (مبہم)۔ (۳) فال آور؛ جس سے شگون نکلتا ہو۔ (۴) الہامی یا غیبی جوابات دینے والا؛ غیب گوئی یا پیشین گوئی کرنے والا؛ مدعی الہام۔ (۵) وحی کے ذریعے بتایا ہوا؛ کہا ہوا یا فیصلہ کیا ہوا؛ وحی کے ذریعہ فرمان صادر کیا ہوا۔

**Oracularity : (n)** ابہام؛ عدم وضوح؛ سریّت؛ پر اسراریت؛ الہامیت؛ غیب گوئی۔

**Oracularly : (adv.)** الہامی طور پر؛ از روئے الہام؛ از روئے غیب گوئی؛ مبہم طور پر؛ چیستان کی طرح؛ غیبی طور پر۔

**Oracularness : (n)** ابہام؛ چیستانیت؛ پُر اسراریت؛ عدم وضوح؛ سریت؛ غیاب؛ الہامیت۔

**Oraculum : (n)** الہام۔

**Orad : (adv.)** [ L. 'Or- , Os +E. -ad. '] دہانی؛ منہ کی طرف؛ بجانب دہن۔

**Oral : (a)** [ LL. 'Oralis. '] (۱) زبانی؛ شفاہی؛ تقریری؛ الفاظ میں بیان کیا ہوا؛ بولا ہوا؛ کہا ہوا؛ (لسانیات) (ناک بند کر کے) منہ سے بولا ہوا۔ (۲) (تشریح) منہ کا؛ متعلق دہن؛ فمی؛ دہنی؛ بر زبان؛ زبانی۔ (۳) منہ کے ذریعے کیا ہوا یا انجام دیا ہوا؛ منہ سے کھایا ہوا یا پیا ہوا۔ (۴) (گونگوں اور بہروں کی تعلیم) جو صرف بول کر یا تقریری طور پر ہو۔

**Oral : (n)** Oral examination, sound etc. کا مخفف۔

**Oral cavity : (n)** (۱) (تشریح) جوف دہن؛ درون دہن۔ (۲) بعض کیڑوں میں، سر کے نیچے کا جوف یا سوراخ جس سے وہ اپنا منہ یا سونڈ باہر نکالتے ہیں۔

**Oral consonant : (n)** حرف صامت شفوی۔

**Oral disc : (n)** بعض حیوانات کے منہ کے گرد کا حلقہ؛ محوطۂ دہن؛ ناحیۂ اطراف دہن۔

**Oral erotism : (n)** (نفسیات) دہنی شہوت۔

**Oral examination : (n)** زبانی امتحان؛ تقریری امتحان (بہ خلاف تحریری)۔

**Oral groove : (n)** چاک دہن؛ شگاف دہن۔

**Oral method : (n)** شفوی طریقہ؛ ہونٹوں کی حرکت کے ذریعے گونگوں بہروں کو تعلیم دینے کا طریقہ۔

**Oral neurosis : (n)** (نفسیات) دہنی اعصاب کا خلل۔

**Oral sadism : (n)** (نفسیات) دہنی سادیّت؛ دہنی آزار رسانی۔

**Oral sapsis : (n)** (طب) منہ کی بدبو۔

**Oral sound : (n)** زبانی آواز؛ لسانی صوت (جو کہیں طویل کہیں مختصر ہوتی ہے (مثلاً Feel, Fill, Fool, Full وغیرہ)۔

**Oral testimony : (n)** زبانی شہادت۔

Oral teacher : (n) ہونٹوں کی زبان سے یعنی ہونٹوں کی حرکت کے ذریعہ گونگے بہرے افراد کو تعلیم دینے والا؛ شفوی زبان میں گونگوں بہروں کی تعلیم دینے والا۔

Oral traditions : (n) زبانی روایات؛ احادیث شفاہی۔

Oralism : (n) ہونٹوں کی حرکت کے ذریعے گونگے بہرے افراد کی تعلیم؛ شفوی زبان میں گونگوں بہروں کی تعلیم۔

Oralist : (n) دیکھو Oral teacher

Orally : (adv.) منہ سے؛ منہ کے ذریعہ؛ زبانی طور پر؛ تقریراً۔

Orang-outang/Orang-utan : (n) [alt. of Malay 'Orang utan'.] (حیوانیات) نسناس؛ انسان انعاب بورینو اور سماترا میں پایا جانے والا انسان نما بندر جو درختوں پر رہتا ہے؛ اس کی لمبائی چار فٹ سے زیادہ ہوتی ہے اور بازو کافی لمبے ہوتے ہیں۔

Orange : (n) [ME. 'Orenge.'] (۱) نارنگی؛ سنترہ؛ نارنجی؛ کیولا؛ کیولا لیموں۔ (۲) نارنگی کا درخت۔ (۳) مختلف پودے یا پھل جن کے پھول یا پھل نارنگی کے پھل پھول جیسے ہوتے ہیں۔ (۴) سمندری نارنگی؛ نارنجی رنگ کا ایک اور بڑا سمندری کیڑا۔ (۵) نارنجی رنگ؛ نارنگی کا سرخی مائل زرد رنگ؛ کیولئی رنگ۔ (۶) (نقابت) نارنجی رنگ کا گول تمغا۔

Bitter orange : (n) ترنج؛ گلگل۔

Blenheim orange : (n) ایک قسم کا سیب۔

Blood (red) orange : (n) ایک قسم کی سرخ پلپلی نارنگی۔

China orange : (n) پہلے معمولی نارنگی کو کہتے تھے۔

Clove orange : (n) دیکھو Mandarin

Horned orange : (n) دیکھو Bitter orange

Jaffa or Joppa orange : (n) لیموں کی شکل کی بہت ہی شیریں نارنگی۔

Malta orange/ Maltese- : (n) دیکھو Blood (red) orange

Mandarine orange : (n) دیکھو Mandarin

Mock orange : (n) (نباتیات) نقلی نارنگی؛ ایک قسم کی جھاڑی۔

Native orange : (n) (۱) (آسٹریلیا) پوست نما چھلکے والی نارنگی جس کا قطر تقریباً ڈیڑھ انچ ہوتا ہے۔ (۲) ایک چھوٹا آسٹریلوی انار۔

Navel orange : (n) برازیل وغیرہ میں ہونے والی نارنگی جس میں بیج تقریباً نہین ہوتے ہیں؛ برازیلی نارنگی۔

Noble orange : (n) دیکھو Mandarin

Quito orange : (n) نقلی نارنگی؛مکو کی قسم کی ایک جو رنگ، خوشبو اور ذائقے میں نارنگی جیسی ہوتی ہے۔

Seville orange : (n) دیکھو Bitter orange

Sour orange : (n) (نباتیات) نارنج۔

Squeezed orange : (n) نچوڑی ہوئی نارنگی؛ وہ چیز جس سے اب کچھ فائدہ اٹھانے یا حاصل کرنے کی گنجائش باقی نہ رہی ہو۔

Tangerine orange : (n) چکٹی سنترہ؛ طنجہ کا سنترہ؛ طنجوی نارنگی۔

To squeeze or suck an orange : (n) کل رس نکال لینا؛ ست نچوڑ لینا (مجازاً) کسی شے کے نفع بخش اجزاء کو پورے طور پر نکال دینا یا کھینچ لینا۔

Orange : (n) نارنجی رنگ کا؛ نارنجی؛ کیولئی رنگ کا؛ سرخی مائل زرد رنگ کا۔

Orange : (n) (۱) فرانس کے ایک شہر کا نام جو دریائے رُون (Rhone) کے کنارے واقع ہے اور جو پہلے اسی نام کی ایک چھوٹی سی ریاست کا دارالحکومت تھا جس سے (Orange - Nassau) کے شہزادگان نے جو انگلستان کے ولیم سوم کے اسلاف تھے اپنا لقب اختیار کیا۔ (۲) (توصیفاً) ہالینڈ میں (Orange) خاندان کا کوئی فرد۔ (۳) (انگریزی تاریخ) آئرستان کی انتہا پسند پروٹسٹنٹ جماعت جس میں Orangeman نام کی خفیہ انجمن بھی تھی۔

Orange-aphis : (n) ایک سیاہ کیڑا جو نارنگی کے درخت پر کثرت سے ہوتا ہے اور اسے نقصان پہنچاتا ہے۔

Orange-bat : (n) خفاش نارنجی؛ شمالی آسٹریلیا میں پایا جانے والا چمگادڑ جس کے نرکے جسم پر نارنجی رنگ کے روئیں ہوتے ہیں۔

Orange-blossom : (n) نارنگی کے درخت کے سفید خوشبودار پھول

Orange wine : (n) نارنجی شراب (جو سنترے کے عرق یا چھلکے کی تخمیر کے ذریعے بنتی ہے)۔

Orangeade : (n) اورنجیڈ : نارنگی اور لیموں کے عرق کو پانی کے ساتھ ملا کر بنایا ہوا میٹھا مشروب؛ شربت نارنجی؛ نارنگی یا سنترے کا افشردہ: (جدید) نارنگی کا ہوا آمیز پانی۔

Orang (e) ism : (n) اورینج (Orange) ایسوسی ایشن کے اصول اور اس کا نظام؛ آئرستان میں پروٹسٹنٹ سیاسی بالا دستی کے اصول؛ ان اصولوں کی حمایت یا پیروی۔

Orangeman : (n) آئرسان کی اس سیاسی انجمن کا رکن جو پروٹسٹنٹ مذہب کی حمایت میں اور اس کو آئرلینڈ میں فروغ دینے کے لئے ۱۸۹۰ء میں قائم ہوئی تھی۔

Orangery : (n) (نباتیات) نارنجستان؛ نارنگی کا باغ؛ وہ جگہ جہاں نارنگی کی کاشت ہوتی ہے۔

Oranges and lemons : (n) بچوں کا کھیل جس میں ان الفاظ کے ساتھ ایک مختصر گیت گایا جاتا ہے۔

Orangite : (n) (معدنیات) تھورائٹ کی نارنجی قسم؛ نارنجی رنگ کا تھورائٹ۔

Orangy : (n) (۱) نارنگی جیسا؛ مثل نارنگی۔ (۲) (رنگ) جس میں نارنجی (رنگ) کا جزو غالب ہو۔

Orarion : (n) یونانی کلیسا میں ڈیکن کے لباس کا وہ حصہ جو بائیں کندھے سے نیچے گھٹنے تک لٹکتا رہتا ہے۔

Orarium : (n) [ L. ] پادری اہلکار کا اسکارف یا شانہ پوش۔

Orate : (v) [ L. 'Orara. '] (مزاحاً) تقریر کرنا؛ تقریر جھاڑنا؛ داد خطابت دینا۔

Oration : (n) [ L.'Oratio' + -ion. ] (۱) تقریر؛ خطبہ؛ لیکچر : کسی خاص موقعے پر دیا ہوا خطبہ یا کی ہوئی تقریر۔ (۲) (تاریخ) دعا : پرارتھنا؛ خدا سے درخواست۔ (۳) (صرف و نحو) نقل قول؛ (دوسرے کے قول کو بیان کرنا)؛ کلام۔

Oration : (v) (روز مرہ) تقریر کرنا؛ خطبہ دینا؛ خطاب کرنا؛لیکچردینا۔

Orator : (n) (۱) مقرر؛ تقریر کرنے والا۔ (۲) (قانون) مدعی کسی عرضی دعویٰ میں لارڈ چانسلر کی عدالت میں (اب امریکا)۔ (۳) خوش بیان مقرر؛ مقرر فصیح؛ فصیح البیان مقرر؛ خطیب۔

جس کے ہار اور جھالر وغیرہ دلہنیں استعمال کرتی ہیں یا جنہیں شادی کے موقع پر گلدستوں کی شکل میں پیش کیا جاتا ہے۔

Orange-cowry : (n) گہرے زرد رنگ کی خوبصورت اور بڑی کوڑی؛ نارنجی کوڑی۔

Orange-fin : (n) ایک قسم کی ٹراؤٹ (Trout) مچھلی۔

Orange-flower : (n) دیکھو Orange-blossom

Orange-flower water : (n) نارنگی کے پھول کا آبی محلول؛ نارنگی کا تیل کشیدہ کرنے میں مقطر شدہ خوشبودار پانی؛ روغن نارنگی کا پر آب محلول جو دوا سازی کے کام آتا ہے۔

Orange-grass : (n) ننھے ننھے شوخ زرد پھولوں والی شمالی امریکی گھاس۔

Orange-jelly : (n) (۱) جیلی جس میں نارنگی کے عرق اور چھلکے کی بو ہو۔ (۲) سویڈی شلجم کی ایک قسم۔

Orange lily : (n) یورپی سوسن (اس کی دو قسمیں ہیں ایک کے پھول شوخ نارنجی اور دوسرے کے سرخ نارنجی (جیسے) ہوتے ہیں۔

Orange-marmalade : (n) (ترش) سنترے کا مربا؛ (چینی کے قوام میں پکایا ہوا سنترہ)۔

Orange-oil : (n) نارنگی کے چھلکے سے نکالا ہوا تیل؛ روغن نارنگی؛ روغن نارنجی۔

Orange-scale : (n) کوئی کھپرے دار کیڑا جو نارنگی کے درخت کو نقصان پہنچاتا ہے خصوصاً Aspidiotus aurtii ۔

Orange-stick : (n) پتلی چھڑی یا قمچی (خصوصاً نارنگی کے درخت کی) جس کے سرے اس طرح کے بنے ہوں جس سے انگلی کے ناخنوں کو صاف کرنے کا کام لیا جاتا ہے۔

Orange-tawny : (a) ہلکے زردی مائل رنگ کا؛ ہلکے نارنجی رنگ کی جھلک کے ساتھ کتھئی رنگ کا۔

Orange-tawny : (n) ہلکا زردی مائل بھورا رنگ یا اس رنگ کا کپڑا۔

Orange thorn : (n) دیکھو Native orange

Orange tip : (n) ایک قسم کی تیتری یا تتلی جس کے پروں کے سروں پر نارنجی رنگ کے دھبے ہوتے ہیں۔

Publi orator : (n) آکسفورڈ اور کیمبرج یونیورسٹیوں کا ایک عہدے دار جس کا کام ہے یونیورسٹی کی طرف سے وہاں کی تقریبات میں تقریر کرنا یا بذات خود یونیورسٹی کے معاملات میں حاضر ہوکر وکالت کرنا، مناسب اور موزوں خطبات لکھنا، تہذیب نامے یا تعزیت نامے لکھنا اور اعزازی ڈگری کے لئے امیدواروں کو متعارف کرانا ایسے ہی دوسرے فرائض انجام دینا۔

Oratorian : (a) رومن کیتھولک چرچ یا کلیسا کی مخصوص مذہبی انجمنوں کا یا ان سے متعلق۔

Oratorian : (n) رومن کیتھولک کلیسا کی مخصوص مذہبی انجمن کا پادری، خصوصاً سینٹ فلپ نیری کی یا دوسری ایسی ہی انجمن کا رکن۔

Oratoric/ -al : (n) (۱) مقررانہ؛ خطیبانہ۔ (۲) ادیبانہ : فصیحانہ؛ فصیح و بلیغ؛ فصاحت و بلاغت کے اصولوں کے مطابق فن خطابت سے متعلق؛ پیشہ ور مقرر کی خصوصیت کا۔ (۳) رنگین بیانی کا عادی؛ فصیح البیانی دکھانے کا عادی۔

Oratorically : (adv.) رنگین بیانی کے انداز؛ خطیبانہ انداز میں : فصاحت و بلاغت کے ساتھ؛ فصیح و بلیغ انداز میں؛ فصاحت و بلاغت کے اصول کی رو سے۔

Oratorio : (n) [ It. 'Oratorio. '] بھجن؛ مذہبی رہس؛ سادہ مذہبی ناٹک جس کے ساتھ موسیقی ہوتی ہے اور سینری یا نقل و حرکت نہیں ہوتی۔

Oratorize : (v) (مزاحاً) لیکچر جھاڑنا : تقریر کرنا : فصیح البیانی دکھانا۔

Oratorship : (n) سخن رانی؛ فصیح البیانی؛ نطّاقی؛ فصاحت؛ خطّابی۔

Oratory : (n) [ L. Oratorium .'] (۱) معبد : عبادت گاہ : چھوٹی عبادت گاہ؛ شخصی عبادت خانہ، حجرہ۔ (۲) بعض رومن کیتھولک؛ چرچ یا کلیسا میں مخصوص انجمنوں کا نام (خصوصاً سینٹ فلپ نیری کی مذہبی انجن یا بے ضابطہ پادریوں کی انجمن؛ کاہنوں کی انجمن جو سنہ ۱۵۶۴ میں روم میں قائم ہوئی تھی جس میں مذہبی ارکان کی سادگی پر زور دیا جاتا تھا۔ (۳) اس انجمن کی کوئی شاخ جو انگلستان میں ہو۔

Oratory : (n) [ L. 'Oratoria. '] (۱) فن خطابت؛ فن تقریر؛ شیوۂ سخن رانی؛ فن بلاغت۔ (۲) خطبے؛ تقریریں۔ (۳) سخن آرائی رنگین بیانی؛ لفاظی؛ لسانی؛ خطابت؛ خوش بیانی۔

Oratress : (n) تقریر کرنے والی؛ خوش بیان خاتون؛ خطیبہ۔

Orb : (n) [ L. 'Orbis. ] (۱) گولا؛ کُرہ؛ جسم کروی؛ (علم النجوم) جرم۔ (۲) جرم سماوی؛ جرمِ فلکی (چاند، سورج، سیارہ وغیرہ)۔ (۳) (شاذ) دائرہ؛ حلقہ : قرص۔ (۴) (تشریح؛ شعریات) آنکھ؛ دیدہ : چشم؛ عین۔ (۵) صلیب دار گولا جو لوازم جشن تاج پوشی کا ایک حصہ ہوتا ہے۔ (۶) نظام؛ منظم جماعت یا سلسلہ؛ منظم سماج؛منظم طبقہ؛ منظم اور مجموعی کل؛ مدور کل؛ مدور سلسلہ۔ (۷) کروی شکل کی کوئی چیز؛ گول چیز؛ مدور چیز۔ (۸) (علم النجوم) مدار سیارہ۔ (۹) (میکانیات) چاک؛ پہیا۔

The celestial orb : کُرۂ فلکی۔

The moons orb : جِرم قمر۔

The suns orb : جِرم شمس۔

Orb : (n) [ Al. 'Orba. '] (تعمیرات) دریچہ نما طاق؛ کھڑکی نما طاق : ہموار پتھر کی سِل۔

Orb : (v) (۱) حلقے میں لے لینا؛ گھیر لینا : دائرے میں لے لینا۔ (۲) حلقہ بنا لینا؛ گول ہو جانا؛ کرے کی شکل اختیار کر لینا؛ مدار میں گردش کرنا؛ مدور ہو جانا؛ قرص نما یا پہیا نما ہو جانا؛ منظم اورمربوط ہوجانا۔

Orbed : (a) مدور؛ گول؛ کُرہ نما؛ محرابی؛ محراب دار؛ منظم؛ مربوط۔

Orbicular : (a) (۱) حلقہ نما؛ کُروی؛ مدور؛ گول؛ دائرنما : قرص نما؛ مستدیر۔ (۲) مکمل بالذات؛ کامل؛ پورا گول۔ (۳) (تشریح و حیوانیات) دائرہ نما یا قرص نما ساخت پر بھی اطلاق ہوتا ہے خصوصاً عضلات حاصرہ جو جسم کے کسی منفذ کے گرد ہوتے ہیں اور اسے بند کرنے یا ڈھک دینے کا کام دیتے ہیں مثلاً منہ اور پلکوں کا حاصرہ وغیرہ۔ (۴) (نباتیات) مدور؛ حلقی؛ دائرہ نما۔ (۵) (کبھی کبھی) گول یا محدب سطح والا (بہ خلاف چپٹا یا سطح)۔ (۶) (تاریخ طبیعی) دیگر صفات یا شکل سے مرکب (خاص کر نباتیات میں پتیاں)۔ (۸) وسط گوش کی ایک چھوٹی ہڈی۔

Orbicular : (n) (تشریح) عضلۂ حاصرہ : حاصر عضلہ؛ جسم کے فطری رخنوں یا شگافوں کو گھیرنے یا بند کرنے والے عضلات مثلاً حاصرہ، پلکیں وغیرہ۔

Orbicular-fish : (n) مشرقی ہندوستان میں پائی جانے والی ایک مچھلی۔

Orbicular muscle : (n) عضلۂ مدور؛ عضلۂ حاصرہ۔

Orbicularis : (n) [ L. ] (تشریح) عضلۂ حاصرہ۔

Orbicularis oris : (n) حاصرۂ دہن منہ کو بند کرنے والی ان عضلات میں سے کوئی ایک جو ہونٹوں کی حرکات کو کنٹرول کرتے ہیں (قابو میں رکھتے ہیں)۔

Orbicularity : (n) کرویت؛ دائرہ نما ہونا؛ تدویر؛ مدور ہونا : اکملیت؛ گول یا مدور شکل۔

Orbicularly : (adv.) کُروی طور پر؛ کُرے کی شکل میں؛ مدور ہوکر؛ دائرے کی شکل؛ مکمل طور پر۔

Orbiculate/Orbiculated : (a) [ L. 'Orbiculatus. '] مدور؛ دائرہ نما؛ گول؛ کُروی۔

Orbiculato - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی، کروی طور پر؛ بہ شکل کرہ؛ مدور ہوکر۔

Orbit : (n) [ L.'Orbita.'] (۱) خانۂ چشم؛ آنکھ کا گھر؛ (تشریح) محجر؛ کاسۂ چشم۔ (۲) (پرندے وغیرہ کا ) آنکھ کا حلقہ؛ (حیوانیات) حلقۂ چشم؛ حاشیہ یا حلقہ جو پرند یا کیڑے کی آنکھ کو گھیرے ہو ۔ (۳) (اجرام فلکی) مدار مسیر۔ (۴) مدار میں ہونے یا مدا ر میں گردش کرنے کی حالت۔

In orbit/Into orbit : مدار میں؛ مدار کے اندر۔

Orbit : (v) [ f. the Sb. ] (۱) مدور گھومنا؛ دائرہ نما گھومنا؛ مدار میں گھومنا؛ چکر دینا؛ چکر کھلانا۔ (۲) (کسی سیارے یا کسی خطے کے اوپر) مدار میں گھومنا؛ دائرے میں گردش کرنا؛ گول گھومنا؛ چکر کاٹنا یا چکر لگانا۔ (۳) دائرے میں اڑنا؛ ہوا میں چکرانا یا گول چکر کاٹنا۔ (۴) مدار میں بھیجنا؛ مدار پر رکھنا؛ مدار میں داخل کرنا۔

Orbit of earth : (n) مدار ارضی؛ زمین کا مدار۔

Orbital : (a) (۱) محجری؛ حلقۂ چشم یا خانۂ چشم سے متعلق؛ کاسۂ چشم کے اندر۔ (۲) مدار سے متعلق؛ مدار کے اندر یا مدار میں موجود؛ مداری۔

Orbital abscess : (n) (طب) خراج محجری؛ محجری پھوڑا۔

Orbitar : (a) [ Fr. 'Orbitaire. '] مَحجری؛ کاسۂ چشم میں یا اس سے متعلق۔

Orbitar : (n) رخسار کی ہڈیوں کی درز جو ان کے جوڑ پر ہوتی ہے؛ ان ہڈیوں کا جوڑ۔

Orbitary : (a) دیکھو Orbitar : (a)

Orbitele : (n) مکڑی جو گول جال بُنتی ہے۔

Orbitelous : (a) [ f. mod. L. 'Orbitelus. '] گول جال بُننے والی (مکڑی)۔

Orbiter : (n) مدار میں گھومنے والا (خصوصاً) مصنوعی سیارہ؛ مصنوعی چاند؛ قمر مصنوعی۔ (۲) مدار میں موجود یا مدار میں داخل ہونے والا طیارہ یا مدار میں جانے والا ہی ہو۔

Orbiting : (a) (۱) گول گھومتا ہوا؛ مدار میں گھومتا ہوا۔ (۲) مدار میں موجود یا مدار میں داخل ہونے والا۔

Orbito -: (comb.) جزو ترکیبی بمعنی دوسرے حصوں کے علاوہ محجر یا خانۂ چشم سے متعلق؛ محجری؛ خانۂ چشم کا (مثلاً Orbito-tempeal ، Orbitonasal وغیرہ)۔

Orbitolite : (n) Orbitolites جنس کے مسام دار خارہ پشت، تسمہ پا حیوان کا متحجر خول یا کھپرا۔

Orbitonasal : (a) (تشریح) مَحجری انفی؛ خانۂ چشم اور ناک کی ہڈی سے متعلق۔

Orbitosphenoid : (a) [ f. Orbito + spheroid. '] کاسۂ چشم اور استخوان جمجمہ سے متعلق؛ اس چھوٹی ہڈی یا استخوانی ابھار سے متعلق جو کاسۂ چشم کا ایک حصہ ہوتی ہے؛ مَحجری جمجمی۔

Orbitosphenoid/-al : (n) وہ چھوٹی ہڈی یا استخوانی اُبھار جو کاسۂ چشم کے ایک حصے کی تشکیل کرتا ہے؛ محجری جمجمی استخوان یا محجری جمجمی اُبھار۔

Orbitostate : (n) کھوپڑی کی گولائی ناپنے کا آلہ؛ جمجمہ سنج : جمجمہ پیما۔

Orbitotemporal : (a) (تشریح)محجری صدغی؛ کاشئہ چشم اور کنپٹی کی ہڈی سے متعلق۔

Orbity : (n) [MF.'orbite' , f. L. 'orbus'] (متروک) بے اولاد ہونا؛ بے اولادی۔

Orbless : (a) بے مدار : بے اجرام (آسمان)؛ بے دیدے کی ( آنکھ)۔

Orby : (a) (شعر) کرہ نما : گول : مدور : دائرے میں گھومنے والا؛ جرم سماوی جیسا یا اس سے متعلق۔

Orc/Ork : (n) [L. 'orca.'] (۱)بڑی سمندری مچھلیاں جن میں وھیل بھی شامل ھے:گاؤ ماہی؛ بحری دیو؛ دیو پیکر بحری حیوان۔ (۲) عجیب الخلقت جانور (بری یا بحری)؛ عجائب المخلوق؛ ھوا ؛ آدم خور جن ؛ دیو۔

Orca : (n) گاؤ ماہی؛ دیو پیکر بحری جانور۔

Orcadian : (a) [L. 'orcades.'] جزائر آرکنی ( Orkeny ) کا یا اس سے متعلق ؛ آرکنی ۔

Orcadian : (n) جزائر آرکنی کا باشندہ ؛ آرکنی شخص۔

Orcanet : (a) [ med. L. 'alkanna.'] دیکھو Alkanet

Orcein : (n) [Altered f. orcin.'] (کیمیا) ایک قسم کا لال رنگ جو Orcine پر امونیاآکسیجن کے عمل سے حاصل ھوتا ھے ($C_3H_7NO_3$) ۔

Orchard : (n) [OE. 'ortgeard.'] پھل دار درختوں کا باغ۔ (۲) احاطہ میوہ دار درختوں کی کاشت کے لئے۔

Orchard fruit : (n) باغ میوہ؛ پھلواڑی؛ درخت میوہ؛ درخت کا پھل۔

Orchard grass : (n) میوہ باغ میں اُگنے والی کوئی گھاس۔

Orchard house : (n) (۱) نازك پھلوں کو محفوظ رکھنے کے لئے یا جلد پك جانے کے لئے شیشے کا گھر۔(۲) شیشے کا گھر جس میں نرم و نازك درختوں کے پودے اُگائے اور محفوظ کئے جاتے ہیں۔

Orchard oriole : (n) شمالی امریکا اور پول (پرند) جو اپنا گھونسلا پھلدار درختوں کی ٹہنیوں میں لٹکا تا ھے۔

Orcharding : (n) (۱) باغوں میں میوہ دار درختوں کی کاشت(کرنا)۔ (۲)(خصوصاً امریکا) میوہ دار درختوں کے لئے چھوڑی ھوئی زمین جس میں میوہ دار درخت لگے ھوں۔

Orchardist/Orchardman : (n) پھلوں کا باغ لگانے والا ؛ میوہ دار درختوں کی کاشت کرنے والا۔

Orchectomy : (n) [Gr. 'orchis' + E- 'echtomy'.] (جرّاحی) خصیہ برادری۔

Orhella : (n) Orchilla کی متبادل شکل۔

Orchella weed : (n) Roccella tinctoria نام کی کائی یا اس کی دوسری قسمیں جن سے سرخ یا بنفشئی رنگ بنایا جاتا ھے۔

Orchestic : (a) رقص کا؛ رقص سے متعلق ؛ رقصی۔

Orchestic/Orchestics : (n) (عموماً جمع) ناچنے کا فن؛ فن رقص۔

Orchestra : (n) [L.] (۱)(قدیم یونانی تھیٹر) نیم مدور رقص گاہ (اسٹیج کے سامنے ھوتی تھی جہاں سنگت میں ناچا گایا جاتا تھا (۲) (زمانۂ حال کا تھیٹر) سرودگاہ وہ جگہ جو مغنیوں اور سازندوں کے لئے ھوتی ھے۔ (۳)(تھیٹر ، سرود خانہ)۔ سازندوں کا طائفہ؛ ساز؛ نغمہ ساز؛ ساز سنگیت ؛ آرکسٹرا سازوں کا سیٹ جن کو سازندوں کی جماعت ایك ساتھ بجاتی ھے۔

Orchestra chairs : (امریکا) تھیٹر کی سرود گاہ جسے انگلینڈ میں Stall کہتے ہیں۔

Orchestra stalls : (a) دیکھو Orchestra chairs

Orchestral : (a) آرکسٹرائی؛ آرکسٹرا کا؛ سازندوں کے طائفے کا۔

Orchestrate : (v) آرکسٹرا کے لئے نغمۂ ساز ترتیب دینا یا لکھنا۔

Orchestration : (v) ترتیب نغمہ؛ تدوین نغمہ؛ طرز جس میں نغمۂ ساز ترتیب دیا گیا ھو؛ آرکسٹرا کے لئے آھنگ سازی۔

Orchestrator : (n) مرتب نغمہ ؛ آرکسٹرائی آھنگ ساز؛ آرکسٹرا کے لئے نغمۂ ساز ترتیب دینے والا۔

Orchestre/-ter : (n) [ Fr. 'orchestre.'] دیکھو Orchestra

Orchestric : (a) دیکھو Orchestral

Orchestrina/Orchestrino/Orchestrion : (a) دستی آرکسٹرا (ایک قسم کا آرگن باجا۔)

Orchid : (n) (۱) سحلب ؛ثعلب مصری؛ ثعلبیہ(ایك مبہی بوٹی یا ایك قسم کی اور بوٹی)۔ (۲)ایك غیر مستقل یا بدلنے والا رنگ جو اوسطاً ہلکا ارغوانی ھوتا ھے۔ (۳)تعریف تحسین؛ مدح؛ ستائش ؛ آفریں(عموماً جمع میں استعمال ھوتا ھے۔)

Orchid gray :(n) ایك غیر مستقل رنگ جو اوسطاً بھورا مائل ارغوانی ھوتا ھے ۔

Orchidaceae : (n) [mod. L.] سحلبیہ ؛ ثعلبیہ۔

Orchidaceous : (a) (۱)سحلبی ؛ ثعلبی ۔ (۲) ثعلب مصری جیسا (خصوصاً) بھڑکیلا ؛ بھڑکدار؛ فوق البھڑك۔

**Orchidalgia : (n)** (طب)درد خصیہ۔

**Orchidectomy : (n)** (جرّاحی) خصیہ براری۔

**Orchideous : (a)** سحلبی؛ ثعلبی ؛ثعلبیہ کی جنس کا۔

**Orchidist : (n)** ثعلب مصری کی کاشت کرنے والا۔

**Orchido- : (Comb.)** مفروضہ جزو ترکیبی بمعنی ثعلبیہ؛ ثعلب مصری۔

**Orchidologist : (n)** ماہر ثعلبیات:ماہر سحلبیات۔

**Orchidology : (n)** نباتات کی وہ شاخ جو ثعلبیہ اور اس کی جنسوں سے بحث کرتی ھے:ثعلبیات:سحلبیات۔

**Orchiectomy : (n)** (جرّاحی) خصیہ براری۔

**Orchil : (n)** [OFr. 'orcheil , orcele , orseil'.] (۱) سرخ یا بنفشی رنگ جو ایک طرح کی کائی سے بنتا ھے ۔ (۲) Roccella tinctoria نام کی کائی یا اس کی دوسری قسمیں جن سے یہ رنگ بنتا ھے۔

**Orchilla : (n)** دیکھو Orchil

**Orchiotomy : (n)** (جرّاحی) خصیہ براری؛ آختہ کرنا۔

**Orchis : (n)** [L.] (نباتیات) جنس سحلب:ثعلب مصری کی ایک قسم۔

**Orchitic : (a)** ورم خصیہ کا؛ ورم خصیہ سے متعلق۔

**Orchitis : (n)** [f. Gr. 'orkis.'] (مرضیات) ورم خصیہ۔

**Orchotomy : (n)** دیکھو Orchiotomy

**Orcin/Orcine : (n)** [mod. L. 'orcina.'] (کیمیا) ایک بے رنگ شفاف مادہ $(CH_3 C_6 H_3 (OH)_2)$ جو Orchilla-weed سے حاصل ھوتا ھے۔

**Ordain : (v)** [ME 'ordeine.'] (۱) ترتیب دینا ؛ مرتب کرنا ؛ منظم کرنا ؛ تیار کرنا ۔ (۲) (کلیسا) مقرر کرنا (پادری عہدے پر) ؛ بنانا (پادری)۔ (۳) مقدر کرنا ؛ قسمت میں لکھنا۔ (۴) حکم نافذ کرنا ؛ فرمان جاری کرنا ؛ ایسا حکم جاری کرنا جسے ماننا ضروری ھو۔

**Ordainable : (a)** (۱) لائق ترتیب ؛ محتاج ترتیب ؛ تیار کئے جانے کے لائق ۔(۲) لائق نفاذ حکم ؛ فرمان جاری کئے جانے کے لائق ؛ مقرر یا مقدر کئے جانے کے قابل۔

**Ordainer : (n)** (۱) مرتب ؛ منظم ؛ تیار کرنے والا ۔ (۲) مقرر کرنے والا ؛ مقدر کرنے والا ؛کاتب تقدیر ۔ (۳) حاکم ؛ فرمان نافذ کرنے والا ۔

**Ordainment : (n)** ترتیب ؛ تنظیم ؛ تیاری ؛تقرری ؛ تقدیر ؛اجرائے فرمان ؛ نفاذ حکم ۔

**Ordalium : (n)** [med. L.] (۱) جسمانی اذیت کے ذریعے جھوٹ سچ کا امتحان(مثلاً ملزم کا ہاتھ ابلتے پانی میں ڈالنا ، دہکتے لوھے پر ننگے پاؤں چلانا وغیرہ) ؛ صبر آزمانا ؛ مصیبت ؛ سخت آزمائش کاموقع ؛ آزمائشی اذیت ؛ آرڈیل ؛ (تاریخ) آزمائش مباہلہ ؛ پر عتاب آزمائش ۔ (۲) (مجازاً) ابتلا ؛ آزمائش ؛ امتحان (صبر یا کردار کا) ۔

**Ordeal : (n)** [OE. 'ordal , ordel .'] دیکھو Ordalium

**Ordeal-beam : (n)** ایک قسم کی زہریلی سیم جسے جادو کی آزمائش میں استعمال کرتے ہیں۔

**Ordeal fire : (n)** آزمائش آگ؛ (مجازاً) آتش نمرود؛ نار ابراہیم۔

**Order : (n)** [ME. 'ordre.'] (۱) (متروک) قطار۔ (۲) طبقہ؛ جماعت؛ قبیلہ۔(۳) درجہ؛ مرتبہ؛ حیثیت؛ رتبہ۔(۴) قسم؛ صنف؛ نوع؛ جنس۔ (۵) فرشتوں کے نو طبقوں میں سے کوئی ایک طبقہ۔ (۶) پادری کے مدارج میں کوئی درجہ۔ (۷) (جمع) پادری کا منصب۔ (۸) راہبوں وغیرہ کا سلسلہ؛ حلقہ؛ راہبوں یا ننوں کی جماعت یا ایسی برادری کا ایک مذہبی سلسلہ ایک مسلک کے تحت۔ (۹) اعزازی سلسلہ (جس میں بادشاہ حسن خدمت کے صلے میں داخل کرتا ھے)۔ (۱۰) تمغہ۔ (۱۱)(تعمیرات) طرز؛ آرائشی حاشیوں کا سلسلہ ۔ (۱۲) (ریاضیات) درجہ۔ (۱۳)(تاریخ طبیعی) برتر صنف حیوانات ، نباتات و معدنیات وغیرہ کی بہ لحاظ درجہ بندی۔ (۱۴)ترتیب توالی بطور سلسلۂ مراتب:سلسہ نظم؛ نظام۔ (۱۵) صحیح ترتیب؛ حسن ترتیب؛ سلیقہ۔ (۱۶) (قدیم) مناسب کاروائی؛ باضابطہ کاروائی؛ رسمی کاروائی۔(۱۷) نظم عالم؛نظام کائنات:(علم النجوم) نظام عالم۔(۱۸) مقررہ نماز یا عبادت۔ (۱۹)آداب:ضابطہ۔ (۲۰) امن و امان۔ (۲۱) حاکمانہ ہدایت ؛ تاکید؛ فرمان:فتوٰی۔ (۲۲)(بینک) ہنڈی؛ تحریری حکم ادائی رقم یا حوالگی جائداد۔(۲۳)(تجارت و معاشیات) آڈر:فرمائش۔ (۲۴) پاس؛ حکم داخلہ؛ اجازت نامۂ داخلہ (بلا معاوضہ یا رعایتی شرح پر) کسی تھیٹر کے لئے۔(۲۵)نارمل حالت؛ حسب معمول صورت حال؛ صحتمند حالت؛ مناسب حالت۔ (۲۶) (فوج) رائفلوں کی وہ پوزیشن یا حالت جس میں انھیں Order armsکا حکم ملنے پر رکھا جاتا

ہے( یعنی کُندے زمین پر ہوتے ہیں اور رائفلوں کو سامنے عموداً کھڑا رکھا جاتا ہے)۔ (۲۷)(قانون) کسی عدالت یا جج کا فیصلہ (تحریری):(عدالت عظمیٰ یا سپریم کورٹ میں) کوئی حکم یا ہدایت فیصلہ ناطق کے علاوہ۔

A large order : (روز مرہ) مشکل کام: بہت بڑی مانگ، تجویز: کار محال۔

By order : حسب الحکم افسران مجاز۔

Holy orders: مقدس مدارج( رومن کیتھولک چرچ میں أسقف، پادری، ڈیکن ، سب ڈیکن اور کلیسائے انگلستان میں أسقف ، پادری اور ڈیکن کے)۔

In bad order : بگڑا ہوا: بد ترتیب۔

In deacons order : ڈیکن کے عہدے پر فائز۔

In full orders : پادری کے عہدے پر فائز : امام کے عہدے پر فائز۔

In order/In good order : ٹھیک: چالو۔

In full orders : دیکھو In orders

In order that : تاکہ: اس لئے کہ۔

In order to : بغرض ۔

In (or on) shot (also, quick) order : (امریکا) فوراً: بلا تامل: بلا تاخیر: بروقت: بر محل: ابھی: اسی دم۔

In priests order : پادری کے عہدے پر فائز۔

Made to order : فرمائشی: فرمائش پر بنا ہوا۔

Minor orders : (رومی کلیسا) ادنیٰ مدارج ( دعا خواں، دربان وغیرہ کے ادنیٰ عہدے):(مشرقی کلیسا) سب ڈیکن: دعا خواں اور کبھی نغمہ خواں کے عہدے۔

Natural order : (پودوں کی ) صنف جس میں فطری طورپر کئی جنسی یا خاندان ملے ہوتے ہیں۔(بخلاف مصنوعی صنف کے جس میں کوئی پودا محض ایک ہی خصوصیت میں مشترک ہوتا ہے جو ممکن ہے غیر اہم ہو)۔

Out of order : بے سلسلہ: بے ترتیب : غیر منظم: بے سلیقہ: بے قاعدہ:بگڑا ہوا: بدترتیب۔

Spiritual order : روحانی سلسلہ۔

Take them in order : سلسلے سے ایک ایک کر کے لو: ترتیب وار یا ترتیب سے لو۔

The five orders of Classical Architechture : کلا سیکی: فن تعمیر کی پانچ طرزیں تسکن، ڈورک، آیونک ، کورنتھی اور کمپوزٹ جن میں دوسری تیسری اور چوتھی اصلاً یونانی طرزیں ہیں اور پہلی اور آخری یونانی ترمیمات کا نتیجہ ہیں۔

The order : (فوج)کمپنی یعنی پیدل فوج کے دستے کا بندوق زمین پر سیدھی طرف ٹکا کر کھڑا ہونا۔

The order arms : (فوج)بندوق یا رائفل کو اس حالت میں رکھنا کہ اس کا کندہ زمین پر ہو اور وہ دائیں طرف عموداً کھڑی ہو:رائفل یا بندوق کو سیدھی طرف ٹکا کر کھڑاہونا۔

To keep order : امن قائم رکھنا۔

To rise to a point of order/To rise to order : کھڑے ہو کر سوال کرنا کہ فلاں چیز ضابطے کے اندر ہے یا نہیں: ضابطے کا سوال پیش کرنا۔

To take order : مناسب کاروائی کرنا : مناسب اقدام کرنا : ترتیب دینا: انتظام کرنا۔

To take orders : پادری بنایا جانا: کلیسا کے اُونچے عہدے پر فائز کیا جانا۔

Order : (v) [ME.'ordre' , f. prec.] (۱)ترتیب سے آراستہ کرنا: سجانا: ترتیب سے رکھنا:قرینے سے لگانا یا سجانا۔ (۲)قسمت میں لکھنا:مقرر کرنا۔(۳) حکم دینا:ہدایت کرنا: فرمان صادر کرنا: حکم نافذ کرنا۔(۴)(کسی مقام پر) مامور ہونا: جانے کا حکم دینا۔ (۵)(تاجروں کو) مال کی فرمائش بھیجنا: فرمائش کرنا:آرڈر دینا: مانگ پیش کرنا۔(۶) صحیح حالت میں رکھنا: با قاعدہ طور پر ترتیب دینا:باقاعدہ کرنا: درست کرنا: منظم کرنا:انتظام کرنا: معین کرنا: بٹھا دینا: قاعدے سے رکھنا۔ (۷)نسخہ لکھنا۔ (۸)(کسی آدمی کو)کسی کام کو کرنے کا حکم دینا یا ہدایت کرنا۔(۹)کسی کو کہیں سے آنے یا کہیں جانے کا حکم دینا یا ہدایت کرنا۔ (۱۰)(کلیسا) پادری بنانا: مقدس درجہ عطا کرنا۔ (۱۱) کسی چیز کے مہیا کئے جانے کا حکم دینا۔

Order about : (v) اِدھر اُدھر دوڑانا: حکم جتانا:حکم چلانا۔

Order bond : (n) فرمائشی تمسک۔

Order book : (n) (۱) فرمائشات کا رجسٹر۔(۲) دارالعوام میں تجاویز کے اندراجات کا رجسٹر۔(۳)(فوج)کمانڈر کے حسب موقع احکام کے اندراجات کا رجسٹر؛ وہ رجسٹر جس میں اردلی سارجنٹ فوجی اورعام احکامات درج کرتے ہیں۔

Order cheque : (n) آرڈر چیک (جو اس شخص کے دستخط کے بغیر وصول نہیں ہو سکتا جس کے نام لکھا گیا ہو)۔

Order clerk : (n) محرر فرمائشات:تجارتی فرمائشات کو درج کرنے والا محرر۔

Order dinner : (n) یہ تجویز کرنا کہ کھانے میں کیا کیا چیزیں ہوں۔

Order form : (n) آرڈر فارم:فارم جس کو (خریدو فروخت کی چیزوں کا)آرڈر دینے میں پُر کرنا پڑتا ھے۔

Order in council : (n) پریوی کاؤنسل کا فرمان خاص۔

Order of magnitude : (n) ترتیب قدر؛ ترتیب جسامت؛ درجۂ مساوی یا درجۂ مساوات۔

Order of merit : (n) ترتیب قابلیت۔

In order of merit : ترتیب بہ لحاظِ قابلیت؛ بہ لحاظ قابلیت۔

Order of the day : (n) (۱) (قانون ساز مجلس میں)کسی روز مجوزہ کاروائی کا پروگرام۔(۲)(اپنی فوج کے لئے جاری کردہ) کمانڈنگ افسر کے مخصوص احکام یا اعلان (۳)(روز مرہ) رواج عام؛ رواج وقت؛گھر گھر کا رواج؛عام رسم۔

Order-paper : (n) کاروائی کا چھپا ہوا پروگرام؛ وہ کاغذ جس میں کسی مجلس قانون ساز کی مخصوص دن کی کاروائی میں زیر غور آنے والے سوالات وغیرہ درج ہو تے ہیں۔

Order to view : (n) اجازت معائنہ:کسی مکان یا ریاست کے عملے کی اس مکان یا ریاست پر قابض شخص کو یہ درخواست کہ وہ گاہک کو اپنی حدود کا معائنہ کرنے کی اجازت دے۔

Order-word : (n) لفظ شناخت:پیرول:مخصوص لفظ جس سے فو جی پہرے والے دوست اور دشمن میں تمیز کرتے ہیں۔

Ordered : (n) منظم ؛مرتب؛باقاعدہ؛ با اصول؛جس میں نظم و ضبط ہو۔

Orderer : (n) (۱)ترتیب دینے والا؛منظّم یا مرتب کرنے والا۔ (۲)حاکم مطلق ؛ کاتب تقدیر؛مقدر کرنے والا؛ حکم دینے والا؛فرمان صادر کرنے والا؛حاکم۔ (۳)فرمائش کنندہ؛گاہک؛خریدار۔

Ordering : (n) ترتیب ؛سجاوٹ؛تقدیر؛تحکم؛نظم؛نظام۔

Orderless : (a) بے ترتیب ؛ بے قاعدہ ؛بے اصول ؛ بے سلیقہ ؛ بے طریقہ ؛ بے ضابطہ؛ابتر؛پراگندہ۔

Orderliness : (n) حسن ترتیب؛با ضابطگی؛سلیقہ پسندی؛ انضباط پسندی؛شائستگی؛سلیقہ؛خوش اطواری۔

Orderly : (n) (۱)درست؛ آراستہ ؛ مرتب ؛ باترتیب ؛ با قرینہ ؛ ستھرا؛ منظم؛با قاعدہ۔(۲)با ضابطہ ؛ با سلیقہ؛ نستعلیق (شخص یا مزاج)؛سلیقہ مند؛با اصول۔ (۳)قاعدے کا پابند؛ انضباط پسند ؛نظم پسند؛ شا ئستہ؛سلیقہ پسند؛خوش اطوار؛ مہذب۔ (۴)(فوج)احکام پہنچانے والا یا احکام کی تعمیل کرانے والا۔(۵)(فوج)احکام یا ان کے اجراء سے متعلق۔(۶)سڑکوں کی صفائی کے نظام سے متعلق۔

Orderly : (n) (۱)احکام یا پیغامات پہنچانے والا سپاہی جو کسی افسر کے ماتحت ہوتا ھے؛اردلی؛ اردلی کا سپاہی؛ گماشتہ ۔ (۲) فوجی یا دوسرے شفاخانوں میں، وہ ملازم جس کے ،ذمہ صفائی اور حسن ترتیب کو قائم رکھنے کا کام ہوتا ھے۔

Orderly : (adv.) (۱)ترتیب وار؛مناسب ترتیب کے ساتھ؛ با سلیقہ طور پر؛با قاعدہ طور پر(اب شاذھے)۔(۲) مسلمہ ترتیب یا اصول کے مطابق؛اصولی طور پر؛ خوش اطواری سے؛ خوش سلیقگی سے؛با ضابطہ یا منظم طور پر۔

Orderly bin : (n) کوڑے کا پیپا؛کوڑے کا ٹوکرا( جو سڑکوں پر رکھا جاتا ھے)۔

Orderly book : (n) (فوج)فوج کی ریجمنٹ یا کمپنی کا وہ رجسٹر جس میں ریجمنٹ سے متعلق یا عام احکام درج کئے جاتے ہیں؛ احکام رجسٹر؛ آرڈر بک۔

Orderly man : (n) دیکھو Orderly (n)

Orderly officer : (n) اردلی افسر یا اردلی(جس کی اس روز ڈیوٹی ہو)؛ اردلی کا سپاہی؛گماشتہ۔

Orderly room : (n) کمانڈنگ افسر کا دفتر اور اجلاس۔

Ordinal : (a) [LL. 'ordinalis.'] (۱)ترتیبی؛توصیفی۔(۲)نباتات یا حیوانات کی کسی صنف کا؛ صنفی؛ قبیلی؛ قبیلوی۔ (۳)صف یا قطار سے متعلق؛قطار بنانے والا؛ قطار سے بننے والا۔

Ordinal : (n) (ریاضیات) عدد ترتیبی؛عدد توصیفی۔

**Ordinal** : (n) [med. L. 'ordinale.'] (۱)دعاؤں کی وہ کتاب جو پادری کی تقرری کے وقت استعمال ہوتی ہے۔(۲)وہ کتاب جس میں کلیسائی خدمات کے درجوں کی توضیع ہوتی ہے۔

**Ordinal** : (n) (ریاضیات ) اعداد ترتیبی:اعداد توصیفی۔

**Ordinal** number : (n) دیکھو Ordinal

**Ordinance** : (n) [med. L. 'ordinantia.'] (۱)ضابطہ:آرڈیننس: (سیاسیات) فرمان: حکم: ہدایت: فیصلہ۔ (۲) مذہبی رسم: فریضہ: (خصوصاً) عشائے ربانی۔(۳) ترتیب دینے یا ضابطے میں لانے کا عمل:ضبط:انضباط:ترتیب: انتظام۔

Self-denying ordinance : خود مخالف فرمان:سنہ ۱٦٥٦ء کا: وہ فرمان جس کے مطابق پارلیمنٹ کا کوئی بھی ممبر کسی بھی فوجی یا غیر فوجی عہدے پر فائز نہیں رہ سکتا۔

**Ordinand** : (n) [L. 'ordinandus.'] پادری کے عہدے کا امیدوار: کلیسائی عہدے کا امیدوار۔

**Ordinarily** : (adv.) معمولاً:عموماً :معمولی صورت میں: حسب معمول: بیشتر حالتوں میں: زیادہ تر: اکثر۔

More than ordinarily : بطور استثناء: استثنائی طور پر: خلاف معمول:معمول سے زیادہ:بہت زیادہ۔

**Ordinariness** : (n) عمومیت:معمولی یا حسب معمول ہونا: گھٹیاپن: سادگی۔

**Ordinary** : (n) [OFr. 'ordinarie.'] (۱)(کلیسائی اور عام قانون) آرچ بشپ کی طرح مذہبی مقامات میں براہ راست پورا اختیار رکھنے والا:صوبے کا اسقف اعظم:اپنے حلقے کا اسقف۔ (۲)(سول قانون) وہ جج جو مقامات میں دراندازی کا اختیار رکھتا ہو یا جسے حق سماعت حاصل ہو: اسکاٹستان کی بیرونی عدالت عالیہ کا حاکم۔ (۳) نماز یا عبادت کے ارکان کی کتاب۔(۴)طعام خانے کا معمولی کھانا جو مقررہ وقت پر با قاعدگی سے(مقررہ وقت پر) ملتا ہو:طعام خانہ جہاں ایسا کھانا ملتا ہو: ایسی عمارت کی طعام گاہ یا طعام خانہ۔ (۵)(امریکا) کوئی بھی سرائے یا شراب خانہ(جہاں کھانے پینے اور شراب نوشی کا نظم ہو)۔ (٦)(نقابت)کوئی سادہ : معمولی اور قدیم نشان یا مارکہ(مثلاً صلیب، پٹی وغیرہ)۔ (۷)معمولی حالت:معمولی صورتِ حال:معمولی درجہ: معمولی صحت:کوئی معمولی چیز۔(۸)بے گیَر (Gear) (دندانہ دار چکر) کی بائیسکل۔

In ordinary : (۱)ازکار رفتہ(جہاز): فوجی خدمت سے علاحدہ کیا ہوا (جہاز)۔ (۲) (عہدے کے ناموں کے ساتھ آتا ہے) مستقل: مثلاً۔

Chaplain-in-ordinary : انگلستان کے شاہی کلیسا کا پادری۔

Lord ordinary : انگلستان کے بیرونی عدالت عالیہ کا حاکم۔

Out of the ordinary : غیر معمولی : خلاف معمول : خلاف عادت : خلاف دستور۔

Physician-in-ordinary : پرنس آف ویلس کا طبیب خاص۔

The ordinary : صوبے کا اسقف اعظم: اپنے حلقے کا اسقف۔

The ordinary : جو شے یا جو بات حسب معمول ، حسب دستور یا حسب رواج ہو۔

**Ordinary** : (a) [L. 'ordinarius.'] (۱)مقررہ:معمولی(جس کا معمول ہو) : مروجہ: عام:رسمی۔(۲) معمولی(جس میں کوئی خصوصیت نہ ہو) پیش پا افتادہ ۔ (۳)باضابطہ : بالذات (عہدہ دار، عہدہ) ۔ (۴) جج جس کا باضابطہ حلقہ اختیار ہو خصوصاً جو بہ لحاظ منصب ، مذہبی یا کلیسائی مقدمات کی سماعت یا ان میں در اندازی کا اختیار رکھتا ہو۔(۵)مستقل(عہدہ دار: عملہ وغیرہ)۔ (٦)عام قسم کا : عمومی: (بہ خلاف استثنائی):غیر خصوصی:غیر مخصوص۔ (۷)معمولی: کسی قدر گھٹیا:سادہ بے آرائش۔

Better,greater (etc.) than ordinary : معمولی سے زیادہ بہتر : بڑا (وغیرہ)۔

In an ordinary way I should refuse : اگر معمولی صورتِ حال ہوتی تو میں انکار کر دیتا۔

Judge ordinary : (۱)طلاق کی عدالت کا جج: قاضی۔ (۲) (اسکاٹستان میں) کونٹی(County)کا شیرف: ضلع کا افسر اعلیٰ۔

More than ordinary : (۱) معمولی سے زیادہ(مقدار یا تعداد: میں)۔(۲) (اسم یا صفت کے ساتھ) درجۂ معمولی سے زیادہ استثنائی:مستثنٰی۔

Ordinary fraction : (n) (ریاضیات) کسر عام۔

Ordinary ray : (n) (بصریات)معمولی شعاع۔

Ordinary seaman : (n) معمولی درجے کا ملاح۔

Ordinate : (a) [L. 'ordinatus.'] (حشریات)قطار یا قطاروں میں ترتیب دیا ہوا؛ قطار دار؛قطار بند۔

Ordinate : (n) (ریاضیات)معین۔

Ordinate : (v) [L. 'ordinare.'] ہم پلہ یا ہم وزن بنانا یا ہو جانا؛ (اجزاء کو) مضبوط کرنا؛ترتیب دینا؛ منظم کرنا۔

Ordinate applicate : (n) دیکھو Ordinate (n)

Ordinate line : (n) دیکھو Ordinate (n)

Ordinate proportion : (n) ترتیبی تناسب ؛ وہ تناسب جس میں رقمیں ترتیب وار ہوتی ہیں۔

Ordination : (n) [Fr. ] (۱) ترتیب؛تنظیم؛درجہ بندی؛ تقسیم؛ صف بندی ؛ قطار بندی ؛ انتظام ؛ ترتیب وار درجہ بندی یا اصناف بندی۔ (۲)پادری کے عہدے پر معموری ؛ پادری بنائے جانے کا عمل؛کلیسائی وزارت میں شمولیت یا داخلہ۔(۳)(دینیات)تقریر؛(قانون) نفاذ فرمان؛(ضابطے ، فرمان وغیرہ کا) اجراء یا نفاذ۔

Ordinee : (n) [OFr. 'ordine.'] عہدہ دار پادری؛(عہدے پر معمور کیا ہوا) پادری؛ (جدید معنوں میں) ڈیکن جس کا نیا تقرر ہوا ہو۔

Ordnance : (n) [Contr. of 'ordenance.'] (۱) توپ خانہ ؛ توپیں ؛ سامان جنگ ۔ (۲) محکمہ ذخائر حربی ؛ جنگی سامان کا محکمہ ؛ ذخائر خرب یا سامانِ جنگ کی سپلائی سے متعلق سرکاری محکمہ ۔ (۳) توصیفی معنوں میں(جیسے O.officer وغیرہ)۔

Army ordnance Department : فوجی محکمۂ سامان جنگ۔

Board of ordnance : فوجی اور غیر فوجی ارکان پر مشتمل بورڈجس کے سپرد توپ خانے یا سامانِ حرب سے متعلق تمام انتظامات تھے یہ ۱۸۵۵ء میں ختم ہو گیا اب اس کے بیشتر کام فوجی محکمۂ سامانِ جنگ کے سپرد ہیں۔

Piece of ordnance : سامان جنگ میں سے کوئی ایک ؛ کوئی ایک ہتھیار؛ اسلحہ۔

Ordnance datum : برطانیہ اور آئرستان کی سرکاری پیمائش میں سطح سمندر کی پیمائش کا وہ مفروضہ خط یا اکائی جس سے تمام بلندیوں کی پیمائش ہوتی ہے ؛ یہ خط یا سطح بلندیٔ آب کے نشان سے ساڑھے بارہ فٹ نیچے اورپستئی آب کے نشان سے ساڑھے چار فٹ اوپر ہوتی ہے۔

Ordnance Department : (n) محکمۂ سامانِ جنگ ۔

Ordnance map : (n) آرڈنینس سروے کے ذریعہ تیار کیا ہوا نقشہ؛ فوجی نقشہ۔

Ordnance stores : (n) ذخائر حربی ؛ ذخائر حرب۔

Ordnance survey : (n) برطانیہ اور آئرستان کی سرکاری پیمائش جو محکمۂ سامان جنگ کے افسر اعلیٰ (ماسٹر جنرل) کی ہدایت کے بموجب ہوتی ہے ؛ فوجی سروے؛ فوجی پیمائش ؛ حربی سروے ؛ تفصیلی سروے۔

Ordo : (n) [L. ] وہ کتاب جس میں اولیاء کے نام یا ہدایاتِ عبادت ترتیب وار (موٹے حروف میں ) چھپی ہوتی ہیں ؛ دینی مسائل کی کتاب ؛ ڈائرکٹری۔

Ordonnance : (n) [Fr.] (۱)ترتیب راست؛وضع(ادبی چیزوں ،تعمیراتی حصوں یا خصوصیتوں یا کسی فن پارے کے اجزاء کی)؛ منظم یا اصولی ترتیب ؛ با قاعدہ ترتیب ۔ (۲) (فرانس وغیرہ میں) حکم؛ فرمان؛ فیصلہ ؛ قانون یا ضمنی قانون۔

Ordovician : (n) [f. L. 'ordovices.'] (ارضیات) چٹانوں کے ایک سلسلہ کا نام؛ وہ زمانہ جب ان چٹانوں کی تشکیل ہوئی؛ شمالی ویلز میں ایک قدیم برطانوی قبیلہ۔

Ordure : (n) [(o) Fr.] (۱) گوبر ؛ لید؛براز؛ فضلہ۔ (۲) فحش؛پھکڑ ؛ گالیاں ؛گندی باتیں ؛گالی گلوچ۔

Ore : (n) [ME. 'oor(e) , oure, ure.'] (۱) کچی دھات ؛فِلز؛ تبر؛ سنگ فلز؛کچدھات۔(۲) دھات ؛ خصوصاً قیمتی دھات ؛ سونا (خاص کر شعروں میں) ۔

Ore body : (n) سنگ فلز ؛ فلزیاتی چٹان ؛ کچدھات کا ڈھیر یا سلسلہ (کسی کان میں) ؛ کچدھات کی پرت یا دھاری۔

Ore-health :(n) جستہ گلانے کا چھوٹا چولھایا بھٹی جو ڈھلے ہوئے لوہے کی بنی ہوتی ہے۔

Ore weed : (n) سمندری گھاس؛ بحری گھاس؛ صوف البحر۔

Oread : (n) [L. 'oreas.'] (یونانی و لاطینی دیومالا) کوہستانی پری۔

Orectic : (a) [Gr. f. 'orektos.'] (۱) (طب) اشتہا آور؛اشتہا انگیز؛ خواہش کو بھڑکانے والا۔ (۲) (فلسفہ) اشتہائی؛ خواہش یااشتہا سے متعلق؛ جس میں کسی چیز کی خواہش یا اشتہا موجود ہو۔

Oregano : (n) [Sp. & Amer] جٹا ماسی؛ بال چھڑ؛ سنبل الطیب؛ ایک

خشك جنگلی بوٹی یا Lippia نوع کی ننھی جھاڑی کی خشك پتیاں جو (دونوں ہی) کھانوں کو بگھارنے یا خوشبودار بنانے کے کام آتی ہیں۔ آخرالذکر کی خوشبو تیز ہوتی ہے۔

Oregon : (n) ایك امریکی ریاست کا نام( وہاں پائے جانے والے پودوں کے ناموں کے ساتھ یہ لفظ بطور صفت آتا ہے) ۔

Oregon pine : (n) مخروطی شکل کا ایك لمبا درخت جو مغربی شمالی امریکا میں ہوتا ہے۔

Oreide : (n) [Fr. ] رنگ روپ میں سونے کا مشابہ ایك قسم کا پیتل جو نقلی زیورات بنانے کے کام آتا ہے:(فلزیات) سنہرا بھرت: نقلی سونا: زرنما پیتل۔

Oreodon : (n) [mod. L.] (معدنیات) جگالی کرنے اور دودھ پلانے والے جانوروں کی ایك نوع جو اب ناپید ہے اور جن کے باقیات مغربی امریکا کے تیسرے ارضیاتی دور کے طبقۂ اوسط کے ماثر میں پائے جاتے ہیں : اس نوع کا تعلق Oredontidae خاندان سے تھا۔

Oreodont/Oreodontine: (n) Oreodon سے متعلق۔

Oreography/Oreology : (n) Orography, Orologyوغیرہ کامتبادل۔

Orexia : (n) (عضویات) اشتہا: بھوك: خواہش:رغبت: میلان۔

Orexin : (n) [Gr.'orexis.'] (کیمیا) ایك بے رنگ و بو شفاف مادہ جو ہاضم یا مشتہی دوا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

Orexis : (n) [Gr.] دیکھو Orexia

Orfe : (n) [Gr. 'orfe.'] ایك قسم کی سنہری مچھلی: طلائی مچھلی۔

Orfever : (n) زرگر: سنار۔

Organ : (n) [L. 'organum.'] (۱) آرگن باجا۔(۲) ارغنون: ارغن (جمع اراغن)۔ (۳) آواز: آواز کا پاٹ۔ (۴)عضو۔ (۵) آلۂ کار: ہتھیار۔(۶) ذہنی یا روحانی قوت یا صلاحیت جو ذہن یا روح کا آلۂ کار ہو۔ (۷)کسی تحریك ، جماعت ، مقصد وغیرہ کی نمائندگی کرنے والا اخبار: جریدہ وغیرہ:آرگن: ترجمان۔

American organ : (n) ایك بانسری نما آرگن باجا جس میں اندر کی جانب ہوا کھینچی جاتی ہے: امریکن آرگن: امریکی ارغن۔

Organ-bird :(n) تسمانیہ اور جنوبی امریکا کی خوش الحان چڑیا۔

Organ-blower : (n) آرگن میں پھونك بھرنے والا شخص یا آلہ۔

Organ-builder : (n) آرگن ساز۔

Organ-cactus : (n) بڑی ناگ پھنی(جس کا ڈنٹھل نے کی طرح کا ہوتا ہے)۔

Organ-grinder : (n) دستی آرگن بجانے والا۔

Organ-grinding : (a & n) دستی آرگن بجانے سے متعلق۔

Organ-grinding : (n) دستی آرگن بجانا۔

Organ-harmonium : (n) آرگن کی استعمال کئے جانے کے لئے بنا ہوا لمبی ساخت والا بڑا اور تیز آواز(بلند آہنگ) ہار مونیم۔

Organ inferiority : (n) نقص عضو۔

Organ-loft : (n) آرگن گیلری(گرجے یا سرود خانے میں): بالائی نشست گاہ جہاں آرگن رکھا ہوتا ہے۔

Organ of Corti : (n) کان کن گھونگے میں ایك مرکب یا پیچیدہ ساخت والا عضو جسے بنیادی آلۂ سماعت سمجھا جاتا ہے۔

Organ of generation : (n) عضو تناسل۔

Organ of sight : (n) عضو بصارت : آنکھ۔

Organ of vegetation : (حیاتیات)تجسیمی عضو: عضو تجسیم۔

Organ-piano : (n) ایك طرح کا پیانو جس میں سے مسلسل سر نکلتے ہیں۔

Organ-pipe : (n) (۱)آرگن کی نلکیوں میں سے ایك : آرگن نل ۔ (۲)آرگن نل سے مشابہ چیز: بسالٹ پتھر کے ستون جو نزدیك ہوں۔(۳)مونگے کی ایك قسم ۔

Organ-pipe coral : (n) (آرگن نل سے مشابہ)مونگے کی ایك قسم۔

Organ-point : (n) (موسیقی) زندہ سُر:جاری سر: سنبھالا ہوا : سُر : دوہرایا ہوا سُر: وہ مدھم سُر جو کئی نغموں کے ساتھ بجتا رہے۔

Organ-screen : (n) اوٹ جو کلیسا میں آرگن باجے کے سامنے کھڑی کر دی جاتی ہے۔

Organ-stop : (n) آرگن کا پردہ: آرگن میں ایك قسم کی آوازوالی نلکیوں کا سیٹ۔

Organdie :-(n) آرگنڈی : ایک قسم کی نہایت باریک ململ۔

Organelle : (n) [mod. L. 'organella.'] (خلویات)خلوی عضو: مایۂ خلیہ: (سائٹو پلازم) کے اندر موجود مختلف مخصوص ساختمانوں میں سے کوئی ایک۔

Organic : (a) [L. 'organicus.'] (۱)آلات یا اوزار کے ذریعہ کیا ہوا: میکانکی۔ (۲)(عضویات)عضوی:(جسم کے کسی عضو کا(۳)(مرضیات) عضو کی ساخت سے متعلق: ترکیبی(بخلاف تفاعلی)۔(۴) عضودار: منظم جسمانی ساخت والے اعضاء رکھنے والے حیوانیات یا پودے)؛ نامی(جسم)۔(۵)(کیمیا) نامیاتی: اس کا اطلاق مرکب مادوں کی نوع پر ہوتا ھے جو منظم اجسام کے اجزائے ترکیبی کی شکل میں فطری طور پر موجود ہوتے ہیں: (مثلاً Organic acid base,compound, molecule radical یہ سب ہائیڈروکاربن اجزائے مستقل کے حامل یا ان سے مستخرج ہوتے ہیں) ۔(۶)کسی جاندار کی(ذہنی یا جسمانی) ساخت یا ترتیب سے متعلق: خلقی؛بنیادی : فطری ؛ ذاتی۔(۷)ساخت کا؛ ساخت سے متعلق؛ سرشتی: سرشت کا۔(۸) (لسانیات) لفظ کی اشتقاقی یا صرفی ساخت سے متعلق(اتفاقی یا ثانوی نہیں)۔(۹) منظم: با نظام: مضبوط و مربوط: گٹھا ہوا۔ (۱۰)(امریکا) منظم کرنے والا : تعمیری؛ ترکیبی؛ اساسی؛ تنظیمی؛ ترتیبی ۔ (۱۱) عضو نما ؛ آرگن جیسا۔

Organic acid : (n) نامیاتی ترشہ۔

Organic analysis : (n) نامیاتی تجزیہ۔

Organic axis : (n) (خلویات)محور خلیہ۔

Organic base : (n) نامیاتی اساس ۔

Organic chemistry : (n) نامیاتی کیمیا؛ہائیڈروکاربنس اور ان کے مستخرجات کا علم کیمیا۔

Organic compound : (n) نامیاتی مرکب۔

Organic disease : (n) مرض فعلی؛ مرض عضوی۔

Organic evolution : (n) (حیاتیاتی) ارتقائے حیاتی یا حیاتی ارتقا۔

Organic molecule : (n) نامیاتی سالمہ۔

Organic psychosis : (n) (طب) عضوی دماغی عارضہ۔

Organic radical : (n) نامیاتی جزو مستقل۔

Organic selection : (n) (حیاتیات) عضوی انتخاب۔

Organic sensation : (n) (نفسیاتی) عضوی احساس۔

Organic sense : (n) (عضویات) عضوی حس؛ قوت مدرکہ۔

Organic vein : (n) (تشریح) دواج: حبل الورید:شہ رگ: شاہرگ۔

Organic whole : (n) (حیاتیات) نامیاتی کل:نامیاتی تامہ۔

Organically : (adv.) عضو کی ساخت کے اعتبار سے؛ خلقی طور پر: بنیادی طور پر۔

Organicism : (n) (۱)یہ نظریہ کہ عضوی ساخت محض خاصیتوں کے توارث کا نتیجہ ھے۔(۲) (مرضیات) یہ نظریہ کہ کسی مقام پر مرض کے محدود ہونے سے عضو کی ساخت میں فاسد تغیر واقع ہوتا ھے۔

Organific : (n) تشکیل اعضاء کی خاصیت یا طاقت رکھنے والا؛ تعمیری ، تنظیمی ، تشکیلی منظم اور مربوط کرنے کی خاصیت یا طاقت رکھنے والا؛منظم ساخت کی تشکیل کرنے والا۔

Organism : (n) [Fr. 'organisme.'] (۱) جسم نامی؛ عضویہ۔ (۲)ساخت ؛ بناوٹ ؛ ترتیب عضوی نظام ؛ جسم ؛ (تشریح) بدن انسانی ۔ (۳) جسم حیوانی ؛ جانور۔ (۴) جسم نباتی ؛ پودا ۔ (۵) ہیئت اجتماعی ؛ نظام ؛ کوئی منظم چیز؛ منظم جماعت۔

Organismal : (a) جسمی؛جسمانی ؛عضو نظام سے متعلق؛ کسی منظم چیز یا ساخت سے متعلق۔

Organist : (n) [med. L. 'organista.'] (۱) ارغنوں نواز؛آرگن بجانے والا (خصوصاً کلیسا میں عبادت کے موقع پر)۔ (۲) مغربی ہندوستان کا ایک خوش الحان پرند۔

Organist tanager : (n) گانے والی خوش الحان چڑیا۔

Organizability : (n) ترتیب پذیری؛تنظیم پذیری؛جز و بدن ہو جانے کی قابلیت ؛ منظم یا زندہ نسیجوں میں تبدیل ہو جانے کی صلاحیت۔

Organizable : (a) ترتیب پذیر؛تنظیم پذیر؛(خصوصاًحیاتیات میں) منظم یا زندہ نسیجوں میں تبدیل ہونے کے قابل؛ جزو بدن بننے کے قابل؛ جزو بدن ہو جانے والا۔

Organization : (n) [f. 'organize + ation .'] (۱)تنظیم؛ترتیب ؛قیام جسم نامی بننا یا بنانا؛ منظم کرنے کا عمل ؛منظم ہونے کی حالت؛ جسم نامی یا اس سے کسی حصے کی ساخت ؛

سے متعلق۔ (۲) بیان اعضاء سے متعلق : ساختمانی تشریح (خصوصاً پودوں کی) سے متعلق؛ عضو شناسی سے متعلق۔

Organographist : (n) : آلات کی تشریح و توصیف کرنے والا؛آلات شناس؛ بیان(اوصاف) آلات کا ماہر۔ (۲)تعریف اعضاء کا ماہر؛ عضو شناس : (پودوں کی ساختمانی تشریح کا ماہر۔

Organography : (n) (۱) بیان آلات؛تشریح آلات : آلات شناسی۔ (۲) بیان اعضاء ؛اعضاء نامہ ؛عضو شناسی؛ ساختمانی تشریح(خصوصاً پودوں کی)۔

Organological : (a) (۱)عضو یاتی؛علم الاعضاء سے متعلق۔ (۲)کاسۂ سر کے علم سے متعلق۔

Organologist : (n) (۱) ماہر عضویات ؛عضویات داں ؛عضو شناس : علم الاعضاء کا ماہر۔(۲) کاسۂ سر کے علم کا ماہر۔

Organology : (n) (۱)حیاتیات کا وہ شعبہ جو جاندار چیزوں کے اعضا کی ساخت اور ان کے افعال سے بحث کرتا ھے؛عضویات : علم الاعضاء : علم اعضائے دماغ : علم قوائے ذہنی : دماغیات۔

Organometallic : (a) (کیمیا) نامیاتی فلزی؛فلز نامیاتی : ویسے مرکبات پر اس کا اطلاق ھوتا ھے جن میں کوئی نامیاتی جزو مستقل کسی فلز(دھات) کے ساتھ براہِ راست ملایا جاتا ھے۔

Organon : (n) (۱)کتاب منطق؛نظام منطق؛ علمی غور و فکر کی منہاج؛ آلۂ علوم و افکار؛(خصوصاً)تحقیق و تفتیش یا مظاہر کے اصول و قواعد کا نظام۔ (۲)ارسطو کی کتاب منطق (کا ٹائٹل) : منطق کا رسالہ : منطق کی کتاب : منطق ارسطو۔

Organoplastic : (a) جسمانی اعضاء کی پیدائش یا تشکیل کی خاصیت رکھنے والا عضو زاد۔

Organotherapeutics/Organotherapy : (n) علاج بالاعضاء : جانوروں کے مختلف اعضاء یا ان سے نکالے ھوئے عرق کے ذریعہ مرض کا علاج کرنا۔

Organs : (n) (۱)اجزا۔ (۲)(حیاتیات) اعضا۔

Sexual organs : (تشریح) اعضائے تناسل۔

Organs of Government : (n) (سیاسیات)اجزائے حکومت۔

Organum : (n) [L.] (۱)نظم منطق : علمی غور و فکر کی منہاج۔ (۲)کتاب منطق؛منطق کا رسالہ۔ (۳) منطقِ ارسطو۔

جسمانی ساخت؛(حیاتیات) عُضویت۔ (۲) منظم حالت: منظم ھونے کا انداز؛طرز تنظیم ؛کسی خاص مقصد کے لئے منظم ھونا یا با قاعدہ ترتیب یا نظم۔ (۳)منظم جماعت؛ منظم نظام؛منظم سماج ؛ انجمن ؛ جمعیت۔ (۴) (عہد وسطیٰ کی موسیقی) Organum گانے کا عمل یا طریقہ؛ٹکڑا ٹکڑا (کر کے) گانے کا عمل یا طریقہ۔

Organize : (n) [med. L. 'organizare.'] (۱) اعضا بخشنا؛جسم نامی بنانا؛جسم نامی کی خاصیت پیدا کرنا؛جزو بدن بنانا : عضوی ساخت عطا کرنا۔(۲) جسم نامی بننا؛ جزو بدن بننا؛عضوی ھونا۔(۳)تنظیم کرنا؛ منظم کرنا؛ واضع و مرتب شکل دینا ؛نظم و ترتیب پیدا کرنا؛ مختلف حصوں کو ملا کر ایک کل بنا دینا۔ (۴)ترتیب دینا؛مرتب کرنا : قائم کرنا۔(۵)(جلسے وغیرہ کا) انتظام کرنا؛منعقد کرنا یا ھونا۔ (٦) (موسیقی) Organum گانا؛ٹکڑا ٹکڑا کر کے گانا : توڑ توڑ کر گانا۔

Organized : (n) (۱) منظم ؛مرتب؛منظم یا مرتب کیا ھوا۔ (۲)( حیاتیات) نامیہ : عضویہ۔

Organized policy : (n) منظم حکمت عملی۔

Organizer : (n) ناظم ؛منظم کر نے والا؛منظم کرانے والا؛بانی؛ آرگنائزر؛ تشکیل دہندہ؛تشکیل دینے والا؛موسس : (حیاتیات) مرکزعضویات۔

Oragnless : (n) (۱) بے عضو کا۔(۲) بے آرگن؛جس کا کوئی ترجمان نہ ھو : بے دست و پا؛ نہتا ؛مجبور و لاچار۔

Organo : (comb.) [Gr. 'organon.'] سابقہ بمعنی Organ۔

Organogenesis : (n) (حیاتیات) تکوین ؛تفریق اعضاء؛ پودے کے حصوں یا حیوانات کے اعضاء کی پیدائش یا نشو و نما۔

Organogenetic : (a) تکوین اعضاء سے متعلق؛ عضو زاد۔

Organogenic : (a) (۱) تکوین اعضاء سے متعلق ؛پودے کے حصوں یا حیوانات کے اعضا کی پیدائش یا نشوو نما سے متعلق۔ (۲) عضو زاد۔ (۳) نشویاتی؛ علم نشو و نما سے متعلق۔

Organogenist : (n) نشویات داں؛ ماہر نشویات؛علم نشو و نما کا ماہر۔

Organogeny : (n) (۱)تکوین اعضاء؛تفریق اعضاء؛ حیوانات اور پودوں کے اعضاء کی پیدائش یا نشو و نما۔ (۲) نشویات؛ علم نشو و نما : حیاتیات کا وہ شعبہ جو اعضا کی پیدائش یا نشو و نما سے بحث کرتا ھے۔

Organographic/-al : (a) (۱) آلات کی تعریف سے متعلق؛آلات

(۲)(عہد وسطیٰ) کی موسیقی)موسیقی یا سادہ نغمی کی لے سے اوپر یا نیچے:ساتھ ساتھ گایا جانے والاٹکڑا : اس طرح ٹکڑا ٹکڑا کر کے گانے کا طریقہ۔

Novum organum : (n) منطق نوین: منطق بیکن۔

Organzine : (n) الٹا بٹا ہوا ریشمی ڈورا:مختلف ڈوریوں کو متخالف سمت میں بٹ کر (جس سے ان ڈوریوں کے تار بھی بٹ جاتے ہیں) بنایا ہوا ریشمی ڈورا۔

Organzine : (۱) اس طرح بٹ کر ریشمی ڈورا بنانا:ریشم کے دھاگوں کا اس طرح بٹ کر ڈورا بننا۔

Organzine silk : (n) دیکھو Organzine (n)

Orgasm : (n) [mod. L. 'orgasmus.'] (۱)جوش : ہیجان دورہ ۔ (۲) جماع کی مستی : ہیجان شہوت : ہیجان شہوت کی انتہا : مباشرت میں شہوت کا نقطۂ عروج : موقعٔ انزال : انزال ۔

Orgastic : (a) ہیجانی : ہیجانی شہوت سے متعلق: موقعٔ انزال سے متعلق : جماع میں شہوت کا نقطۂ عروج سے متعلق : دورے کا : ہیجان شہوت کا۔

Orgatron : (n) (سمعیات) ارغنیہ:آرگیٹرن۔

Orgeat : (n) [Fr.] شربت جو :ایک قسم کا مفرح شربت جو بادام اور نارنگی کے پھلوں کے عرق سے تیار کیا جاتا ہے۔

Orgia : Orgy کا متروک متبادل۔

Orgiastic : (a) [Gr. 'orgiastikos.'] عیاش : آزاد : بے باک : آوارہ : بد چلن: بد کار: بد مست : رنگ رلیاں منانے والا: بدکارانہ: بد چلنی سے متعلق : عیاشانہ۔

Orgie : (n) [L. 'orgia.'] (۱)(قدیم یونان و روما ) (عموماً جمع میں آتا ہے) دیوتاؤں کی پرستش کی مخفی رسوم: خصوصاً باخوس کی پرستش کی رسوم جن میں شراب پی کر ناچتی گاتی تھی۔ (۲) کوئی بھی رسم یا رسوم:تقاریب : خفیہ رسوم۔(۳)داد عیش : بد مستی: شراب و کباب : آوارگی : عیاشی : بد چلنی : بدکاری : شراب خواری:(جمع) رنگ رلیاں :بد مستیاں : خر مستیاں۔

Orgies : (n) Orgie یا Orgy کی جمع۔

Orgillous : (n) (۱) مغرور:گھمنڈی :متکبر: خودبین:خود پسند۔ (۲) شاندار :پر تکلف:پر تمکنت: عالیشان:بھاری بھرکم: ٹھاٹ باٹ والا: شان و شکوہ والا: شاہانہ۔(۳)بڑھتا ہوا : چڑھتا ہوا : ابھرتا ہوا : شدید :تند و تیز پر جوش: زور دار۔

Orgueil : (n) [AFr. 'orguil.'] غرور : گھمنڈ : کبر : نخوت : خود بینی: تکبر۔

Orgulous : (a) دیکھو Orgillous

Orgy : (n) [L. 'orgia.'] دیکھو Orgie

Orgyalis : (n) (نباتیات) قدِ آدم۔

-orial : (suffix) لاحقہ جو Ory کے معنوں میں اسم اور صفت دونوں میں کام آتا ہے۔

Oribi/Orebi : (n) [Cape Du.] آھوئے افریقہ:چھوٹی نوع کا جنوبی افریقی ہرن۔

Orichalc/Orichalcum : (n) [L.'orichalcum.'] (فلزیات) زرد دھات: تانبے کا بھرت: زرد تانبہ: پھول یا کانسی۔

Oriel : (n) [OFr. 'oriol .'] جھروکا: پیش دریچہ۔

Oriel window : (n) پیش دریچہ : بالائی منزل کا آگے کو نکلا ہوا دریچہ۔

Orient : (n) [L. 'oriens, orient-'.] (۱)(شعر) مشرق :شرق: خاور : پورب. (۲) مشرقی ممالک:مشرق:(وہ ملک جو بحر روم اور جنوبی یورپ کے مشرق میں واقع ہے): ایشیا: کسی ملک کا مشرقی حصہ۔(۳) (امریکی شعر و ادب) یورپ یا مشرقی نیم کرہ۔(۴) مشرقی موتی: بحر ہند کا موتی: آبدار اور قیمتی موتی:بے بہا موتی۔ (۵) بہترین قسم کے موتی کی مخصوص آب و تاب ، چمک دمک۔

Pearl of orient : آبدار موتی : بیش قیمت موتی: بحر ہند کا موتی : مشرقی موتی۔

Orient : (a) (۱) (شعر) پوربی :شرقی. (۲)(جواہرات خصوصاً موتی)بیش قیمت :آبدار :تابندہ :ضیا بار: نور پاش: درخشاں:ضو فشاں:بیش بہا:بے بہا. (۳)مجلّی:منور: آب و تاب والا:تابناک:تاباں: صبح کی طرح منور: جگمگاتا ہوا.(۴) سورج ، دن وغیرہ:طالع: طلوع ہوتا ہوا۔

Orient : (v) [Fr. 'orienter.'] (۱) (عمارت و غیرہ) مشرق رخ بنانا : چرچ کی عمارت کو پورب پچھم لمبائی میں بنانا اور قربان گاہ کو اس کے مشرقی سرے پر بنانا۔ (۲) (مردے کو) اس طرح دفنانا کہ پاؤں مشرق کی جانب ہوں۔

(۲) سمت معلوم کرنا؛ محل وقوع معلوم کرنا؛ موضع جغرافی معلوم کرنا۔(۳) صحیح اور واضح سمت معین کرنا؛صحیح اور واضح علاقہ معلوم کرنا؛ صحیح مقام یا سمت پر کھڑا ہونا۔(۵) مشرق کی طرف یا کسی مقررہ سمت میں رخ کرنا؛کسی خاص طرف رخ کرنا۔ (۶) اپنی سمت معین کرنا ؛ اپنا طرز عمل معین کرنا (اب اکثر Orientate آتا هے)۔ (۷) چاروں رخوں کو کمپاس کے چاروں نقطوں کے مطابق رکھنا ؛ کمپاس کے مطابق کرنا ؛ کمپاس کے نقطوں کی نسبت سے (کسی چیز کی) سمتوں کا تعین کرنا۔

**To orinet oneself :** اپنی حالت کا انداز کرنا۔

**Oriental : (a)** [L. 'orientalis.'] (۱)مشرقی ؛ پوربی ؛ شرقی ؛ (علم النجوم) مشرق کا ؛ صبح کا(ستارہ جو طلوع آفتاب سے پہلے نظر آتا ہو)۔ (۲)ایشیا یا ایشیائی ممالك کا یا اس سے متعلق ؛شرقی؛ایشیائی؛مشرقی ممالك کی خصوصیت کا۔ (۳) (جواہرات ، موتی یا دوسری چیزیں) بیش قیمت ؛ بے بہا؛آبدار ؛منور؛ درخشاں؛ تاباں؛ضیا بار؛نور پاش ؛ بہترین۔

**Oriental : (n)** مشرق کا باشندہ؛ایشیائی۔

**Oriental amethyst : (n)** نیلم؛ارغوانی رنگ کا بیش قیمت پتھر؛ارغوانی رنگ کا نیلم۔

**Oriental civilization : (n)** (سماجیات) مشرقی تہذیب؛ ایشیائی تمدن؛ ایشیائی تہذیب۔

**Oriental College : (n)** (تعلیمات) مشرقی علوم کا کالج۔

**Oriental emerald : (n)** مشرقی زمرد؛سبز رنگ کا نیلم؛زبر جد ہندی؛ مشرقی زبر جد۔

**Oriental language : (n)** مشرقی زبانیں ؛ السنۂ شرقیہ۔

**Oriental region : (n)** (جغرافیہ) خطۂ مشرقیہ ؛مشرقی خطہ یا علاقہ۔

**Oriental sore : (n)** مغلی پھوڑا؛قرحہ دار جلدی بیماری جو مشرق میں ہوتی هے۔

**Oriental stich : (n)** ایك قسم کا لہر دار بخیہ یا ٹانکا جسے مچھلی کانٹا بخیہ بھی کہتے ہیں۔

**Oriental topaz : (n)** زرد رنگ کا نیلم ، پکھراج؛ زبر جد ہندی۔

**Orientalism : (n)** (۱) مشرقیت ؛مشرقی طرز ، خاصیت یا صفت۔ (۲)(سماجیات) تمدن مشرق۔ (۳)(جمع) مشرقی خصوصیات ، مشرقی خصائل یا امتیازی اوصاف؛ پوربی بولی؛ مشرقی محاورہ ؛ روزمرہ یا اصطلاح۔ (۴)مشرقی علم و فضل۔

**Orientalist : (n)** (۱)مشرق کا باشندہ ؛ایشیائی۔ (۲) مشرقی زبان و ادب کا ماہر ؛ السنۂ مشرق کا ماہر ؛ ماہر شرقیات ؛ مستشرق۔

**Orientality : (n)** (۱) شرقیت ؛ مشرقیت ۔ (۲) آبداری ؛ تنویر ؛ درخشانی ؛ تابانی ؛ تابناکی ؛ تابندگی ؛ بیش قیمت ہونا۔

**Orientalization : (n)** اشراق ؛ مشرقی بننے یا بنانے کا عمل۔

**Orientalize : (v)** (۱) مشرقی بنانا ؛ مشرقی رنگ میں رنگ دینا ؛ مشرقیانہ ۔ (۲) مشرقی بننا ؛ مشرقی رنگ میں رنگ جانا۔ (۳) مشرق کی نقل کرنا۔

**Orientally : (adv)** مشرقانہ ؛ مشرقی انداز میں ؛ مشرقی طور پر ؛ مشرقی حیثیت سے۔

**Orientate : (v)** دیکھو Orient (v)

**Orientation : (n)** (کسی چیز کا ) پورب کی طرف رخ کرنے کا عمل ؛ پورب کی طرف پاؤں کرکے دفنانے کا عمل ؛ (کلیسا کی عمارت کو) پورب رخ بنانے کا عمل۔ (۲) کسی چیز کو کمپاس کے مطابق رکھنے کا عمل ؛ موضع جغرافیائی یا محل وقوع معلوم کرنے کا عمل ؛ تشریق ؛ سمت بندی ؛ کمپاس کے مطابق ترتیب ۔ (۳) (کیمیا) مرکب یا پیچیدہ سالموں میں ذرات یا اجزائی مستقل کی متعلقہ پوزیشن یا سمت ۔ (۴) مشرق کی طرف پلٹنے کا عمل۔ (۵) پورب رخ ہونے کی حالت ۔ (۶) خود اپنی یا کسی چیز کی صحیح حالت یا سمت معین کرنے یا جاننے کا عمل۔ (۷) (حیوانیات) پرندوں اور دوسرے جانوروں کی وہ صلاحیت جس کے ذریعہ وہ اپنے گھونسلوں یا مسکنوں سے دور چلے جانے یا لے جائے جانے کے بعد وہاں (پھر) لوٹ آتے ہیں ، (جس طرح کبوتر اور موسمی پرندے ) (حیاتیات) سمیّت۔

**Orientation table : (n)** سمتی جدول۔

**Oriented : (a)** (۱) رخ کئی ؛ منعطف (کیا ہوا ) پھیرا ہوا۔ (۲) تعینِ سمت کی صلاحیت کا حامل۔

**Orienteering : (n)** مقابلے کا کھیل جس میں نقشے اور کمپاس کی مدد سے نامور غیر آباد علاقے کو پیدل سفر کرکے طے کیا جاتا هے ؛ سمت بازی۔

Orienter/ Orientor : (n) وہ شخص جو کسی نووارد کو اس کے سماجی حالات یا مقامی معمولات سے مطابقت پیدا کرنے میں اس کا معاون ہوتا ھے ۔

Orienting curvature : (n) (عضویات) رخ گردی۔

Orientite : (n) ایک معدنی شے جو ہائڈرس کیلشیم میگنیز سلیکیٹ پر مشتمل ہوتی ھے اور بھورے رنگ کے چھوٹے سہ عمودی پہلوؤں والے بلور میں پائی جاتی ھے $(Ca_3 Mn_4 Si_5 O_{20} 4H_2O)$ (اس کی سختی 4.5-5 s p-gr3 ہوتی ھے)۔

Orifice : (n) [ LL. 'Orificium .'] سوراخ؛ منہ؛ دہن؛ منبع؛ روزن؛ منفذ؛ ثقبہ ؛ روزنہ ؛ چھید ؛ فم ؛ کسی جوف یا زخم کا منہ ؛ شگاف ؛ دہانہ۔

Orifice of an artery : (n) دہانہ؛ شریان۔

Orifice of wound : (n) دہانِ زخم؛ شگافِ زخم۔

Orifice of volcano : (n) دہانۂ آتش فشاں۔

Orifice of the ear : (n) (تشریح) صماخ گوش؛ سوراخِ گوش۔

Oriflamme : (n) [(o) Fr. 'Oriflambe. -flamme. '] (۱)سینٹ ڈینس (Denis) کا متبرک پرچم؛ نیزے میں لگا ہوا دو (یا تین) نوکیلا سرخ یا نارنجی ، سرخ ریشمی جھنڈا یا علم جو فرانس کے قدیم بادشاہوں کو جنگ پر جاتے وقت سینٹ ڈینس کے صدر راہب کے ہاتھوں عطا ہوا تھا؛ فرانس کا قدیم نشان، علم فرانس۔ (۲) (مجازاً) علم؛ جھنڈا؛ علم جنگ؛ کوئی بھی نشان جو منتشر افواج کو جنگ یا دوبارہ حملے کے لئے ایک مقام پر جمع کرنے کا کام دیتا ھے۔(۳) بقعۂ نور ؛ کوئی روشن اور نمایاں چیز؛ طلسم رنگ؛ سینٹ ڈینس کے علم کے رنگ یا اس کی نمایاں حیثیت سے مشابہ کوئی چیز ؛ شعلۂ زریں؛ نمایاں چیز۔

Origami : (n) [ Jap. ] (۱) کاغذ کو مختلف صورتوں میں فنکارانہ طور پر پیچ در پیچ موڑنے کا جاپانی فن۔ (۲) اس فن کے ذریعے بنائی ہوئی کوئی چیز (مثلاً پھول، پرندہ وغیرہ)۔

Origan : (n) [ L. 'Origanum. '] ایک طرح کا خوشبودار جنگلی پودا؛ دونامروا؛ تلسی؛ (نباتیات)نازبو؛ مرزنگوش؛ صعتر؛ سعتر۔

Origanum : (n) [ L. ] (نباتیات) جنس مرزنگوش؛ جنس نازبو؛ لبیلا یا لب نما پتیوں والے پودے کی ایک نوع جس کی پتیاں خوشبودار ہوتی ہیں؛ جٹا ماس یا سنبل بھی اس میں شامل ھے۔

Origany : (n) (نباتیات) مرزہ۔

Origenism : (n) [ 'Origen + ism .'] الاسکندریہ کے Origan (۱۸۵ تا ۲۵۲ء) کا سہ پہلو (ادبی،اخلاقی اور صوفیانہ) عقیدہ جو عہد عتیق کے صحائف میں موجود ھے اور جس کے مطابق روحوں کا پہلے سے موجود ہونا اور تمام نوع انسان اور گمراہ فرشتوں کا متوقع انجام آخری نجات ھے۔

Origenist : (n) Origen کا پیرو یا اس عقیدے کا حامی۔

Origin : (n) [ L. f. 'Orisi. '] (۱) مادہ ؛ ماخذ ؛ اشتقاق ۔ (۲)بنیاد ؛ اصل؛ جڑ۔ (۳) نسب؛ نژاد؛ اصل؛ تبار؛ مایہ؛ موجب؛ سبب پیدائش۔ (۴) مبداء ؛ منبع؛ مصدر؛ مخرج؛ منشاء؛ (تشریح) مبدأ عصب۔(۵) آغاز ؛نقطۂ آغاز؛ نقطۂ شروع؛ (ریاضیات ) وہ معین نقطہ جہاں سے پیمائش یا حرکت شروع ہوتی ھے۔

Certificate of origin : کسٹم ہاؤس کی وہ سند یا سرٹیفکٹ جس میں درآمد شدہ چیز کا نقطۂ آغازیعنی جہاں سے وہ چیز آئی ھے، درج ہوتا ھے۔

Origin of species : آغاز انواع۔

Original : (a) (۱) ازلی ؛ قدیم ؛ ابتدائی ؛ جبلی ؛ خلقی ؛ مادرزاد ؛ بنیادی ؛ شروع کا ؛ آغاز کا ؛ ابتدا کا ۔ (۲) اصلی ؛ طبع زاد؛ اصلی۔ (۳) انوکھا؛ بدیع؛ نیا؛ ایجادی؛ اختراعی؛ تازہ۔ (۴) جدت پسند؛ خلاق؛ قوت تخلیق یا قوت ایجاد کا حامل؛ ایجادی۔(۵) مصدری؛ ماخذی؛ غیر مشتق؛ غیر منحصر؛ (کسی چیز یا شخص سے) براہ راست یا بلا واسطہ طور پر ماخوذ یا مستخرج۔

Original : (n) (۱) اصلی چیز یا شخص؛ اصل نمونہ؛ اصل (بخلاف نقل)۔ (۲) مسودہ؛ اصل نسخہ؛ اصل تصویر؛ کوئی بھی ادبی یا فنّی نمونہ جو نقل نہ ہو؛ نسخۂ اول ؛ نسخۂ اصلی۔ (۳) عجیب الحرکت شخص؛ سنکی ؛ مراقی۔ (۴) قدیم باشندہ ؛ آدیباسی ؛ قدیم رکن وغیرہ (شاذ)۔

Original bid : (n) نیلام کی پہلی بولی؛ تاش کے کھیل میں پہلی بولی۔

Original contract : معاہدہ عمرانی؛ عمرانی معاہدہ؛اٹھارویں صدی کے فلسفیوں کا نظریہ تھا کہ انسانی معاشرت کی بنیاد ایک معاہدے پر ہوئی جو انسان نے مل کر کیا تھا۔

Original copy : (n) اصل نسخہ۔

Original cost : (n) اصل قیمت۔

Original gum : (n) ڈاک ٹکٹوں کی پشت پر لگا ہوا گوندجو اس بات کا ثبوت ہے کہ ٹکٹ نیا اور غیر استعمال شدہ ہے۔

Original jurisdiction : (n) ابتدائی اختیار سماعت یا عدالتی اختیار۔

Original nature : (n) خلقی فطرت؛ فطرت ازلی۔

Original paper : (n) طبع زاد مقالہ۔

Original print : (n) لکڑی، پتھر یا دھات پر کسی فنکار کے بنائے ہوئے نقش یا تصویر کی براہ راست خود اس فنکار کے ذریعے، اس کی نگرانی میں یا اس کے دستخط کے ساتھ کی ہوئی طباعت۔

Original receipt : (n) اصل رسید۔

Original sin : (n) گناہِ آدم : فطری گناہ : فطری معصیّت ۔

Originality : (n) (۱) نیا پن تازگی؛ انوکھاپن؛ جدت؛ ندرت۔ (۲) قوت تخلیق؛ ایجادیت؛ قوت ایجاد؛ اُپج؛ جدت پسندی۔ (۳) کوئی نئی ایجاد شدہ چیز؛ نیا طریقہ : نئی طرز : نئی ترکیب ۔ (۴) نیا طرز اظہار۔ (۵) (جمع) قدیم یا اصلی وصف؛ انوکھا وصف؛ ابتدائی عمل؛ نیا یا انوکھا ریمارک (رائے زنی) انوکھا طرز عمل۔

Originally : (adv.) (۱) اصل میں، ابتدا میں؛ ابتداً؛ اصلاً؛ بنیادی طور پر؛ خلقی طورپر۔ (۲) نئے انداز میں؛ بہ انداز نو؛ بطرز نو؛ نئے طور پر؛ انوکھے انداز میں۔

Originant : (a) [ f. ' Originate. '] (۱) ابتدا کرنے والا : شروع کرنے والا؛ مخترع؛ موجد : بانی؛ موسس۔ (۲) شروع ہونے والا؛ پیدا ہونے والا؛ وجود میں آنے والا۔

Originant : (n) شروع کرنے والی قوت؛ بنائے آغاز؛ علّت اصلی؛ سبب اول؛ قوت ایجاد : وجہ بنا : قوت اختراع ۔

Originate : (v) [ med. L. 'Originare. '] (۱) ابتدا کرنا؛ آغاز کرنا؛ شروع کرنا؛ اختراع کرنا؛ پیدا کرنا؛ ایجاد کرنا؛ بانی ہونا؛ بنیاد ڈالنا(۲) وجود میں آنا؛ پیدا ہونا؛ شروع ہونا؛ آغاز ہونا؛ پھوٹنا؛ نکلنا؛ مشق ہونا؛ مستخر ہونا۔ (۳) (تشریح وغیرہ) پیدا ہونا؛ نکلنا؛ ابھرنا۔

Origination : (n) اختراع؛ ایجاد؛ تولید؛ پیدائش؛ ابتکار؛ ابتدا؛ شروع؛ آغاز؛ اٹھان؛ انشاء : نشاء ۔

Originative : (a) تخلیقی؛ اختراعی؛ انشائی؛ نشائی؛ موجدانہ؛ مخترعانہ ایجادی؛ ابتدائی؛ پیدا کرنے یا پیداہونے کی صفت یا قوت کا حامل۔

Originator : (n) بانی؛ موجد؛ مخترع؛ خالق؛ صانع؛ وجود میں لانے والا؛ پیدا کرنے والا۔

Orillion/Orillon/Oreillon : (n) [ (o) Fr. 'Oreille. '] (قلعہ بندی) برج کے دفاع کا ایک حصہ، برج کے بالائی حصے پر مینار کا نکلا ہوا حصہ۔

Orinasal : (n) [ f. L.'Ori- , Nasal. '] جس کا تلفظ منہ اور ناک دونوں سے ہو، منہ اور ناک دونوں کا؛ دہنی انفی۔

Orinasal : (n) وہ حرف علت جس کا تلفظ منہ اور ناک سے ہو۔

Oriole : (n) [med. L. mod. L.'Oriolus. '] (۱) اوریول؛ (حیوانیات) صفّاریہ (جمع صفاری) پیلک؛ ایک پرند جس کے پر شوخ زرد اور سیاہ ہوتے ہیں (یورپ میں گرمیوں میں آتا ہے) Oriolidae خاندان کا کوئی پرند۔ (۲) امریکا میں اسی رنگ کا Icteridae خاندان کا کوئی پرند۔

Orion : (n) [ L. 'Orion . '] (علم النجوم) جباز : جوزا : منطقتہ البروج سے دکھن سات روشن ستاروں کا جھرمٹ جو تلوار اور کمر بند کے ساتھ ہے اور دیکھنے میں شکاری سا لگتا ہے۔

Orionid : (n) (نقاب شہاب) شہاب جس کا بقعۂ نور یا مرکز شعاع جوزا میں ہے؛ جوز اولی شہاب؛ جبازیہ؛ شہاب جباز۔

Orions belt : (n) منطقتہ الجواز کے تین ستارے جو صورت جوزا کے بیچ میں ہیں؛نفاق الجواز؛ سیف الجباز۔

Orions dog/ -hound : (n):(کلب جباز؛کلب اکبر(جو زاکے جنوب مشرق شعرائے یمانی۔

-orious : (suffix) صفات بنانے میں استعمال ہونے والا ترکیبی لاحقہ جو Ory-سے بننے والے صفتی الفاظ کے سے معنی پیدا کرتا ہے۔

Oris (n) (حیوانیات) فم؛ دہن؛ منہ۔

Orismologic/-al :(a) اصطلاحاتی؛ اصطلاح کی توصیع و تشریح سے متعلق۔

Orismology : (n) [ Gr. 'Horismos. '] تشریح اصطلاحات؛ مجموعۂ اصطلاحات۔

Orison : (n) [ ME. 'Ureisum .'] دعا (عموماً جمع میں آتا ھے)۔

-orium : (suffix) لاحقہ جو اسماء کے ساتھ جگہ کے معنوں میں آتا ھے؛ اردومیں اس کے لئے خانہ ، گاہ وغیرہ مستعمل ھے۔

Orle : (n) [(o) Fr. 'Orle.'] (۱)(نقابت) ڈھال کے کناروں سے تھوڑا ہٹ کر لگی ھوئی پتلی پٹی۔ (۲)ڈھال کے گرد اس طرح چھوٹے چھوٹے تمغوں کی سجائی ھوئی پٹی۔ (۳) نائٹ (سردار) کے طغریٰ لگی خود کے گرد لگا ھوا ہار۔

In orle : (adv.) اُرول کی طرز پر؛ اُرول کی طرح؛ اُرول کے انداز میں (اس طرح ضمنی تمغوں کو کہا جاتا ھے)۔

Orleanism : (n) ڈیوك آف اور لئینس کے ورثا اور ایوان اور لئینس کے شہزادوں کے حامیان کے سیاسی اصول۔

Orleanist : (n) [ Fr. f. local name 'Orleans '] (فرانسیسی سیاست) فرانس کے لوئی چہار دہم کے چھوٹے بھائی ڈیوك آف اُورلیئنس کے ورثا اور ایوان اور لیئنس کے شہزادوں کا حامی۔

Orleans : (n) (۱) ایك قسم کا آلوچہ۔ (۲) فرانس کے ایك شہر کا نام۔ (۳) ایك قسم کا کپڑا جس کا تانا سوتی اور بانا اونی ھوتا ھے۔

Orlop : (n) [ (M)Du. 'Overloop.'] تین یا زیادہ عرشوں کے جہاز کا سب سے نچلا عرشہ؛ (کبھی کبھی) اسٹیمر وغیرہ کا سب سے نچلا عرشہ۔

Ormer : (n) [ Fr. f. L. 'auris maris.'] ایك قسم کا صدفہ جو کھانے میں آتا ھے (اس میں صرف ایك کھل مندن ھوتا ھے) ؛ گوش صدفہ : گوش بحر۔

Ormolu : (n) [ Fr. 'or moulu.'] (۱) (ابتداً) سونے کا پتر یا سونے کا سفوف جو پیتل : کانسہ اور دوسری دھاتوں کی ملمع کاری کے لئے ھوتا تھا؛ ملمع کیا ھوا کانسہ جو فرنیچر وغیرہ کی آرائش میں کام آتا تھا۔ (۲)(جدید معنی) تا نبے، جستے اور ٹن کی ملوان دھات جس کا رنگ سونے جیسا ھوتا ھے؛ سنہری کانسی؛ طلا ۔ (۳) وہ چیزیں جن پر سنہری کانسی کے نقش و نگار بنے ھوئے ھوں۔

Ormolu : (a) (بحری روز مرہ) شاندار؛ ٹھاٹ دار۔

Ormolu-varnish : (n) تانبے، کانسی یا نقلی سونے کی وارنش ھو؛ سنہری وارنش؛ طلائی وارنش (جو دیکھنے میں سونے جیسی معلوم ھو)۔

Ormuzd : (n) (۱) (تاریخ) ہرمز۔ (۲) (دینیات) یزداں : خیر۔

Ornament : (n) [ME. 'Urnement.'] (۱) (جمع کلیسا) گرجے کا ساز و سامان ۔ (۲) زیور : اسباب آرائش : باعثِ زینت : باعثِ رونق ۔ (۳) وہ شخص جس سے اس کے شہر : ملك ، زمانے اور ماحول کی زیبائش ھو؛ ہستی زیبا۔ (۴) زیب و زینت : آرائش : زیبائش : نقش و نگار : آرائشی کام ۔ (۵) محض سجاوٹ : ظاہری نمائش : دکھاوا : ظاہری نمود : ظاہری ٹھاٹ : ظاہری طمطراق ۔

Ornament : (v) زیور پہنانا؛ آراستہ کرنا؛ سجانا؛ سنوارنا؛ رونق بڑھانا ؛ چار چاند لگانا؛ مزین کرنا؛ مرصع کرنا؛ آرائشی کرنا؛ نقش و نگار سے آراستہ کرنا؛ باعث زینت ھونا۔

Ornamental : (a) آرائش کا؛ زیب و زینت کا؛ آرائشی؛ زیبائشی؛ نقش و نگار جیسا۔

Ornamental : (n) (جمع) آرائشی اشیاء : زیورات : آرائشات۔

Ornamentalism : (n) آرائش پسندی؛ تزئین کاری؛ اصولِ آرائش۔

Ornamentalist : (n) آرائش پسند؛تزئین کار؛ آرائش گر؛ زیور فروش۔

Ornamentally : (adv.) آرائش کے طور پر؛ بطور زیبائش۔

Ornamentation : (n) تزئین : آرائش : آرائشی کام : طریق آرائش : آراستگی : سجاوٹ : زیبائش : زیور : نقش و نگار۔

Ornamenter/Ornamentist : (n) تزئین کار؛ آراستہ کرنے والا؛ آرائش دہندہ؛ زینت دہندہ؛ پیشہ ور زینت کار۔

Ornate : (a) [L. 'Ornatus. f. Ornare.'] (۱) مزین؛ آراستہ؛ پیراستہ؛ پر تکلف؛ جس کی آرائش میں بہت اہتمام کیا گیا ھو؛ منقش و مرصع۔(۲)مرصع (طرز تحریر یا تقریر) جس میں صنائع و بدائع کا استعمال ھو۔

Ornately : (adv.) بڑے تکلف سے؛ بڑی آرائش کے ساتھ؛ مرصع طور پر؛ پر تکلف انداز میں۔

Ornateness : (n) تزئین؛ آرائش؛ آراستگی؛ سجاوٹ؛زیب و زینت ؛ مرصع یا پر تکلف ھونے کی حالت۔

Ornery/Onery/Ornary : (a) [ alter of 'Ordinary.'] (۱)(بول چال) عام؛ معمولی؛ گھٹیا۔ (۲)کاہل؛ بے تدبیر۔ (۳) حجتی؛ تکراری؛ جھگڑالو؛ تیز مزاج۔ (۴)سب سے الگ رہنے والا ؛ سنکی؛ مراقی۔

Ornis : (n) [G. 'Ornis.'] کسی علاقے یا خطے کے طیور اور ان کی

زندگی؛ (حیوانیات) طیور یہ؛ طیور نامہ۔

Ornithic : (a) [ Gr. 'Ornithikos.'] (۱) طیری؛ طیوری؛ پرندوں کا یا ان سے متعلق؛ پرندوں کی خاصیت کا۔ (۲) پرند فروش : طیور فروش؛ مرغ فروش؛ ماہر طیور۔

Ornithic fossil : (n) حقّار طیر؛ طیری فوسل۔

Ornithichnite : (n) پرند کے پاؤں یا پنجے کا متحجر نشان یا پرند نما رینگنے والے جانور کے پنجے کا نشان؛ حقّار پرند پا۔

Ornithine cycle : (n) آرنیتھینی دور۔

Ornitho-/Ornith- :(comb.) یونانی لفظ Ornis سے مشتق ؛ سابقہ جس کے معنی پرند کے ہیں۔

Ornithocopros : (n) [ Gr. 'Ornis' + 'Kopros. '] پرندوں کا فضلہ؛ بیٹ؛ لاہی۔

Ornithodelphia : (n) [ f. 'Ornis. ' + Gr. 'delphos. ' ] دودھ پلانے والے جانوروں کی پست ترین نوع جن کے جسم میں بول و براز اور تناسل کے لئے ایک ہی راستہ (یا سوراخ) ہوتا ہے۔

Ornithogaean : (n) (حیوانیات) نیوزی لینڈی خطہ؛ ارضی طیور۔

Ornithography : (n) (حیوانیات) بیان طیور؛ طیور نامہ۔

Ornithoid : (a) (حیوانیات) طیر نما؛ طیر مانند؛ پرند آسا (بعض حشرات کو کہتے ہیں)۔

Ornitholite : (n) پرند یا اس کے کسی عضو کا فوسل؛ حقّار طیر۔

Ornithologic/-al : (a) طیوریاتی؛ طیوریات کا یا اس سے متعلق۔

Ornithologist : (n) عالم طیوریات؛ ماہر طیوریات؛ طیوریات داں۔

Ornithology: (n) [mod. L. 'Ornithologia. '] طیوریات؛ علم الطیور؛ پرندوں کی انواع و عادات کا علم؛ حیوانیات کی ایک شاخ جو پرندوں کی انواع ، ان کی ایک ساخت و عادات وغیرہ سے بحث کرتی ہے۔

Ornithomancy : (n) [ Gr. 'Ornithomanteia. '] پرندوں کی بولی یا ان کی پرواز سے فال لینا؛ طیری تفاؤل؛ تطیُّر۔

Ornithomorph : (n) (فن) طیر شکل؛ پرند شکل۔

Ornithophilous : (a) (۱) طیور پسند؛ پرندوں کا شائق۔(۲) چڑیوں کے ذریعے چھڑکا ہوا (زیرہ)؛ جس کا زیرہ چڑیوں کے ذریعے منتقل ہوتا ہے؛ (نباتیات) طیور زیر گہ۔

Ornithophily : (n) (نباتیات) طیوری زیرگی۔

Ornithopod : (a) [ mod. L. 'Ornithopoda. '] (حیوانیات) جس کے پاؤں چڑیوں جیسے ہوں؛ پرند پا (سوسمار)۔

Ornithopodous : (a) پرند پا سوسمار۔

Ornithopodous : (a) دیکھو Ornithopod

Ornithopter : (n) [isv. as in 'helicopter. '] جناحی طیارہ : ہوائی جہاز جو اپنے بازوؤں کے سہارے پرواز کرتا ہے۔

Ornithoptera : (n) ایک قسم کی تتلی (جس کی مادہ نر سے زیادہ بڑی ہوتی ہے اور اس کا رنگ نر کے مقابلے میں بہت کم شوخ ہوتا ہے)۔

Ornithopterous : (a) پرندوں جیسے بازوؤں والا؛ جو پرندوں کی طرح بازوؤں والا ہو؛پردار؛ جناحی۔

Ornithorhynchus : (n) (حیوانیات) بَط منقار؛ بط بلاؤ؛ آسٹریلیا کا دودھ پلانے والا ایک آبی جانور جس کے جسم پر چکنے ، چمکیلے اور سیاہی مائل بھورے روئیں ہوتے ہیں اور جس کے پنجے جھلی دار اور چونچ بط کی سی ہوتی ہے، یہ انڈا دیتا ہے جس کا خول لچکدار ہوتا ہے اس کا تعلق حیوانیات کی اس (Monotremata) قبیل سے ہے جن کے اعضائے بول و براز اور تناسل کے لئے ایک ہی راستہ ہوتا ہے۔

Ornithosaur : (n) (ارضیات) پردار سوسمار۔

Ornithosaurian : (a) [f. mod. L. 'Ornithosauria. '] پردار سوسمار جیسا؛ پردار سوسمار کے خاندان کا؛ پردار سوسمار۔

Ornithoscelidan : (a) [ f. mod. L. 'Ornithoscelida. '] دوسرے یا تیسرے ارضیاتی دور رینگنے والے جانور کے ذیلی طبقے Ornithoscelida سے متعلق (جو پچھلے پیروں اور پیڑو کی محراب کے اعتبار سے پرند کے مشابہ تھا اور اب معدوم ہے)۔

Ornithoscelidan : (n) اس نوع کا جانور۔

Ornithoscopy : (n) فال یا شگون لینے کے مقصد سے پرندوں کامشاہدہ؛ پرواز طیور سے پیش گوئی کرنا؛ طیور بینی؛ تطیُّر ، طیری تفاءُل۔

Ornithosis : (n) پرندوں خصوصاً توتے کی ایک بیماری جو ڈائریا اور نمونیا کی ملی جلی شکل ھے اور پرندوں سے انسان کو بھی لگ جاتی ھے۔

Ornithotomy : (n) طیر شگافی؛ تشریح طیر یا طیور۔

Orocentral : (n) [ L. ] جو منہ کے مرکز میں ہو؛ دہنی مرکزی۔

Orogenesis/Orogeny : (n) (ارضیات) تکوین جبال؛ کوہ سازی (کا دور)۔

Orogenic : (a) کوہ ساز؛ پہاڑوں کی تشکیل کرنے والا؛ تشکیل کوہ سے متعلق یا منسلک ؛ کوہ سازی سے متعلق۔

Orographic/-al : (a) کوہ غرافیائی؛ جغرافیۂ کوہ سے متعلق۔

Orographic rain : (n) (موسمیات)کوہی بارش۔

Orography/Oreography : (n) [ f.Gr. 'Oros. ' + Graphy . ] کوہ غرافیہ؛ جغرافیہ کوہ؛ طبعی جغرافیہ کی وہ شاخ جو پہاڑوں کی ساخت اور تشکیل سے بحث کرتی ھے؛ بیان کوہ۔

Orohippus : (n) [ mod. L. ] (حیوانیات) اسپ کوہی؛ (ارضیات) متحجر اسپ؛ شمالی امریکا میں ، زمین کے تیسرے طبقے کے درجۂ اسفل میں پائے جانے والے متحجر چوپایوں کی ایک نوع جسے گھوڑے کی آبائی شکل سمجھی جاتی ھے۔

Oroide : (n) (فلزیات) تانبے اور جست کا سنہرا مرکب؛ زریں بھرت؛ سنہرا بھرت۔

Orological/Oreological : (a) جبالیاتی؛ جبلیّاتی؛ علم جبال کا۔

Orologist : (n) (ارضیات) ماہر جَبلیّات؛ عالم الجبال؛ جَبلیّات داں؛ جبالیات داں؛ ماہر جبالیات۔

Orology/Oreology : (n) [ f.Gr. 'Oros' + logy. ] پہاڑوں کا علم؛ پہاڑوں کا علمی مطالعہ؛ علم الجبال؛جبلیات یا جبالیات۔

Orometer : (n) (۱) (موسمیات) کوہی بار پیما. (۲) (جغرافیہ) کوہ پیما۔

Oronasal : (a) (تشریح) فمی انفی؛ دہنی ناکی۔

Oronoco/Oronooko : (n) ورجینیا کے تمباکو کی ایک قسم۔

Oropharynx : (n) (تشریح) حلق؛ گلا۔

Orotund : (a) (گفتگو یا تقریر کی آواز یا الفاظ) صاف ؛ واضح؛ بلند؛ مکمل؛ بھر پور؛ تیز؛ (نیز تحقیراً) شاندار؛ پر شوکت؛ موٹے موٹے ثقیل (الفاظ)؛ عالی شان؛ پرزور؛ نیز بطور اسم۔

Orphan : (n) [ Gr. 'Orphanos.'] یتیم بچہ؛ بے ماں باپ کا بچہ ؛بے ماں یا بے باپ کا بچہ۔

Orphan : (a) یتیم؛ بے ماں یا بے باپ کا؛ بے ماں یا باپ کا۔

Orphan : (v) یتیم کرنا؛ بے ماں باپ کا بنا دینا؛ (موت کا بچے کے) ماں باپ یا ان میں سے کسی ایک کو چھین لینا۔

Orphan-asylum : (n) یتیم خانہ؛ دارالیتامٰی۔

Orphan-hospital/ -house : (n) دیکھو Orphan asylum

Orphanage : (n) (۱) یتیمی؛ بے ماں باپ کا ہونے کی حالت. (۲) یتیم خانہ ؛ دار الیتامٰی۔

Orphancy/Orphanhood : (n) یتیمی۔

Orphanize : (v) دیکھو Orphan

Orphans court : (n) امریکا کی بعض ریاستوں کی وصیتی جائداد سے متعلق عدالت جو یتیموں اور ان کی جائداد کی حفاظت کرتی تھی؛ یتیموں کی عدالت۔

Orpharion : (n) آرفیرین ستار کی قسم کا ایک بڑا باجا جس میں دھات کے بارہ تا اٹھارہ تار ہوتے تھے اور وہ مضراب سے بجایا جاتا تھا (سترھویں صدی عیسوی میں بہت رائج تھا)۔

Orphean : (a) [ f. L. 'Orpheus. ] (موسیقار و مغنی کی حیثیت سے) آرفیس کا؛ آرفیس سے متعلق (اس کی موسیقی کی طرح)سریلی؛ خوش آہنگ؛ وجد آفریں؛ بے خود کرنے والی؛ شیریں؛ دلکش؛ دلربا۔

Orphean : (n) آرفی یا آرفیسی فلسفے کا حامی یا پیرو۔

Orpheonist : (n) [Fr. 'Orpheonista' f. 'Orpheon. '] آرفیس کے نام پر ۱۸۳۳ء میں قائم شدہ پیرس کے موسیقاتی اسکول Orpheon کا کوئی رکن؛ سرود خواں؛ قوال ؛ مغنّی ؛ طائفے میں گانے والا۔

Orpheus : (n) [L. f. Gr. ] آرفیس یونان کا تان سین؛ تان سین یونان جو نغمہ و موسیقی میں حیرت انگیز مہارت رکھتا تھا؛ کہا جاتا ھے کہ اس کی موسیقی سے درخت اور چٹان بھی متحرک ہو جاتی تھیں۔

Orphic : (a) [ L.'Orphicus.'] (۱) آرفی؛ آرفیسی؛ آرفیس کا یا اس کے متعلق؛ اس سے منسوب پوشیدہ رسوم سے متعلق؛ اس کی تحریروں سے متعلق؛ اس سے منسوب عقائد سے متعلق؛ مبہم؛ الہامی؛ پراسرار۔ (۲) آرفیس کی موسیقی جیسا؛ سریلا؛ شیریں؛ دلکش؛ دلربا؛ وجد آفریں؛ مسرت آگیں۔

Orphic : (n) (خاص کر جمع میں) آرفی نغمہ یا بھجن؛ وجد آفریں نغمہ یا بھجن؛ نغمۂ دلکش؛ نغمۂ شیریں۔

Orphism : (n) آرفیس کی نظموں میں شامل کیا ہوا فلسفۂ تصوف کا نظام۔

Orphist : (n) آرفیس کے فلسفۂ تصوف کا حامی یا پیرو۔

Orphrey/ Orfrey : (n) [ med. L.. 'aurifrisium. '] (۱) (تاریخ) زری یا زری کا کام؛ بھاری کام؛ (an کے ساتھ جمع میں) کوئی چیز جس پر بھاری کام کیا گیا ہو۔ (۲) کلیسائی لباس جس کے ساتھ بھاری کام کی جھالر ہوتی ہے۔

Orpiment : (n) [ L.'auripigmentum .'] (معدنیات) زر نیخ زرد؛ ہڑتال۔

Red orpiment : (n) لال ہڑتال؛ رہج احمر؛ سلفر آرسینک؛ مینڈھل (ایک قسم کا زہر جو آتش بازی میں کام آتا ہے۔

Yellow orpiment : (n) Red orpiment کے ساتھ امتیاز کرنے کے لئے Orpiment ہی کو کہا جاتا ہے۔

Orpine/ Orpin : (n) [ OFr. 'Orpine. ' ] ایک رس دار بوٹی جس کی پتیاں گداز ہوتی ہیں اور پھول ارغوانی رنگ کے ہوتے ہیں؛ اکثر خانہ باغوں میں ہوتی ہے اور اپنی طویل العمری کی مناسبت سے عموماً Live-long کہلاتی ہے: (نباتیات) عود صلیب۔

Orpington : (n) [ f.'Orpington' in Kent . ] مرغیوں وغیرہ کی خاص نسل کا نام۔

Orrery : (n) ایک آلہ جو سورج کے گرد سیاروں کی گردش کو بتاتا ہے؛ نظام انجم کا چھوٹا سا نمونہ جو کل کے ذریعے چلتا ہے؛ نظام شمسی نما؛ افلاک نما؛ اوریری۔

Orris : (n) (۱) (نباتیات) زنبق؛ قسم سوسن؛ بیخ؛ ایرسا۔ (۲) (نباتیات) بنفشہ۔ (۳) Oris-root/-power کا مخفف؛ بیخ ایرسا۔

Orris : (n) سونے چاندی کی مختلف وضع کی جھالروں کا نام؛ سنہری یا روپہلی جالی کا کام یا کشیدہ کاری یا کلابتو؛ سونے کی جالی یا جھالر کی زرد وزری یا کشیدہ کاری۔

Orris-powder : (n) بیخ ایرسا کا سفوف؛ (نباتیات) سفوف بیخ بنفشہ۔

Orris-rrot : (n) آئرس یا ایرسا کی تین قسموں I. florentina I. germanica, I. pallida کی جڑیں جن کی خوشبو بنفشہ سی ہوتی ہے اور جو بطور عطر اور دواؤں میں استعمال ہوتی ہیں؛ (نباتیات) بیخ بنفشہ۔

Orsellate : (n) آرسیلک ایسڈ کا نمک۔

Orsellic : (a) ایک شفاف ٹھوس مادہ $(C_{16}H_{14}O_7+2H_2O)$ جو جنوبی افریقہ اور جنوبی امریکا کی کائی نما نباتات سے حاصل ہوتا ہے؛ آرسیلک ایسڈ۔

Orsellic acid : (n) دیکھو Orsellic

Orsellinic acid : (n) ایک شفاف مادہ جو ایریتھرین پر بریٹا واٹر سے حاصل ہوتا ہے آرسیلینک ایسڈ۔

Ort : (n) [ MLG. 'Ort- e.'] (عموماً) کھانے کے بچے ہوئے ٹکڑے؛ دسترخوان پر گرے ہوئے دانے؛ بے کار چارہ؛ بچی کھچی غذا؛ تراشے؛ تلچھٹ؛ فضلہ؛ کھرچن؛ (مجازاً) بے قیمت اور بے کار چیز۔

To make orts of : کمتر سمجھنا؛ بے قیمت سمجھنا۔

Orthian : (a) [ f. Gr. 'Orthios. '] بہت بلند آہنگ؛ بہت ہی بلند لَے (سر یا گانے کا انداز)۔

Orthid : (n) Orthidee خاندان یا Orthis نوع کے دوہرے کُھل مُندن والے متحجر صدفے۔

Orthite : (n) [G. orthit.] (معدنیات) Allanite کی ایک قسم جو لمبے پتلے بلور یا عمودی تودوں میں پائی جاتی ہے؛ آرتھائٹ۔

Orthitic : (a) آرتھائٹ کا یا اس سے متعلق۔

Ortho - : (comb.) (۱) یونانی لفظ Orthos سے مشتق سابقہ جو سیدھا، راست، قائم، عمودی، درست، ٹھیک، مناسب کے معنوں میں آتا ہے۔ (۲) (کیمیا) آرتھو۔

Orthoaxis : (n) (بلور) محور عمودی۔

Orthocentre : (n) (ہندسہ) مرکز عمودی؛ نقطۂ عمود۔

Orthocephalic/- lous :(a) (تشریح) متناسب سرا؛ راست سرا؛ متناسب سرے کا؛ اس کا اطلاق ایسے سروں پر ہوتا ہے جن کی

چوڑائی، لمبائی کا ۳/۴ سے ۳/۵ تک ہوتی ھے۔

**Orthocephaly : (n)** متناسب سری؛ راست سری؛ راست سرا ہونے کی حالت۔

**Orthoceran : (a)** سرمایہ صدفوں کی اس معدوم نوع سے متعلق جس کے خول لمبے اور سیدھے ہوتے تھے؛ اس نوع کے متحجر صدفے سے متعلق؛ راست صدفہ سے متعلق۔

**Orthoceras : (n)** (معدوم) سرمایہ صدفوں کی ایک نوع جس کے خول لمبے اور سیدھے ہوتے تھے؛ اس نوع کا متحجر صدفہ؛ راست صدفہ۔

**Orthoceratite : (n)** "Orthoceras" نوع کا صدفہ؛ Orthoceratidae خاندان یاOrthoceras نوع کا کوئی حیوان۔

**Orthochromatic : (a)** (تصویر) متناسب الالوان؛ متناسب رنگوں والا؛ جس میں کہیں زیادہ اور کہیں کم رنگ کئے گئے ہوں۔

**Orthochromatic film :** متناسب الالوان فلم۔

**Orthochromatism:(n)** متناسب الالوان ہونے کی حالت؛ متناسب الالوانیت۔

**Orthochromatize : (v)** متناسب الالوان بنانا یا کرنا۔

**Orthoclase : (n)** (معدنیات) قائمہ شگاف؛ المونیم اور پوٹاشیم کا سلیکیٹ جو مختلف رنگ کے بلور میں پایا جاتا ھے اور جس کی خصوصیت یہ ھے کہ اس میں باہم زاویہ قائمہ بناتے ہوئے دو شگاف ہوتے ہیں۔

**Orthoclastic : (a)** باہم عمودی شگافوں والا؛ قائمہ شگاف والا۔

**Orthodiagonal : (n)** (بلور) محور عمودی؛ وتر عمودی؛ محور مستقیم۔

**Orthodiagonal : (n)** محور عمودی سے متعلق؛ محور عمودی کے خط میں واقع یا اس سے متعلق۔

**Orthodome : (n)** (بلور) منشور مائلہ؛ مائلہ یا یک مائلی نظام میں محور عمودی کے متوازی گنبد؛ بلور کا گنبد جس کے پہلو محور عمودی کے متوازی ہوں۔

**Orthodontia : (n)** [ NL. 'Ortho + odontia. ] (۱) علم دندان کی وہ شاخ جو دانتوں اور جبڑوں کی خرابیوں کی اصلاح اور ان کے علاج کے طریقوں سے بحث کرتی ھے۔ (۲) علم تصحیح دندان۔

**Orthodontic : (a)** تصحیح دندان سے متعلق ؛تصحیح دندان کے طریقوں سے متعلق۔

**Orthodontics : (n)** دیکھو Orthodontia

**Orthodontist : (n)** تصحیح دندان کا ماہر۔

**Orthodox : (a)** [ eccl. L. 'Orthodoxus. '] (۱) راسخ العقیدہ؛ تقلید پسند؛ درست اور فی زمانہ صحیح خیالات کا حامی؛ صحیح العقیدہ؛ کٹر؛ مومن۔ (۲) راسخ؛ صحیح؛ درست؛ برحق؛ صادق؛ سچا (ایمان یا عقیدہ)۔ (۳) (سماجیات) مسلّمہ؛ مروجہ؛ رسمی؛ رواجی؛ تقلیدی۔ (۴)(مشرقی کلیسا) بطریق پرست؛ سردار کلیسا کی بزرگی کا قائل اور روس ، سربیہ اور رومانیہ وغیرہ کے تاریخی کلیساؤں کو ہم مشرب یا ہم جماعت تسلیم کرنے والا۔

**The orthodox church :** مشرقی یا یونانی کلیسا جس کا سردار بطریق قسطنطنیہ ھے۔

**Orthodox : (n)** (۱) راسخ العقیدہ شخص؛ پختہ عقیدہ والا شخص؛ کٹر شخص۔ (۲) بطریق پرست مشرقی کلیسا کا کوئی رکن۔

**Orthodoxism : (n)** (تحقیر آمیز معنوں میں) کٹرپن؛ کٹر پن کو مذہب کی اہم ترین خصوصیت بنا کر پیش کرنا۔

**Orthodoxly : (adv.)** مسلّمہ یا رسمی عقیدے کے مطابق؛ تقلیدی طور پر۔

**Orthodoxness : (n)** راسخ العقیدگی : کٹر پن؛ تقلیدیت؛ بطریق پرستی۔

**Orthodoxy : (n)** [ LL. 'Orthodoxia. '] (۱) ایمان صحیح؛ راسخ الاعتقادی؛ تقلید پسندی؛ مذہبی معاملات میں فی زمانہ درست سمجھی جانے والی باتوں پر عقیدہ۔ (۲) (جمع) تقلیدی معتقدات یا خیالات۔

**Feast of orthodoxy :** یونانی کلیسا کا تہوار جو لینٹ کے پہلے اتوار کو منایا جاتا ھے۔

**Orthodoxy Sunday : (n)** لینٹ کا پہلا اتوار؛ ایسٹر سے قبل کے چلّے کا پہلا اتوار۔

**Orthoepic/-al : (a)** [ f. 'Orthoepy. '] تجویدی : صحیح قرأت سے متعلق : صحیح تلفظ سے متعلق : خوش خوانی سے متعلق؛ تجوید سے متعلق۔

**Orthoepically : (adv.)** صحیح قرأت کے ساتھ؛ خوش خوانی سے، صحیح تلفظ کے ساتھ؛ تجوید کے ساتھ۔

**Orthoepsit : (n)** خوش خواں؛ قاری؛ صحیح تلفظ یا صحیح قرأت کے ساتھ پڑھنے والا؛ تجوید کے ساتھ پڑھنے والا۔

Orthoepy : (n) [ Gr. 'Orthoepeia. '] (۱) قواعد کا وہ حصہ جو تلفظ الفاظ یا صحت تلفظ سے بحث کرتا ہے۔ (۲) صحیح تلفظ ؛ مروجہ تلفظ؛ صحیح قرأت؛ خوش خوانی؛ قرأت۔

Orthogamy : (n) (نباتیات) راست باروری۔

Orthogenesis : (n) (نباتیات) ارتقائی راست : ارتقائی صحیحہ (یہ نظریہ کہ ارتقائی نوعی میں جو تبدیلیاں ہوتی ہیں وہ غیر مسلسل اور اتفاقی نہیں بلکہ ایک خاص اصول کے مطابق ہوتی ہیں)۔

Orthogeotropism : (n) (نباتیات) انتصابی نمو۔

Orthognathic : (a) [f. as Orthognathous.'] (حیوانیات) راست فکّہ؛ سیدھے جبڑوں والا : متناسب جبڑوں والا؛ جس کے جبڑے نکلے ہوئے نہ ہوں : کھڑے جبڑوں والا۔

Orthognathism : (n) راست فکّیت :راست فکّہ ہونے کی حالت۔

Orthognathous : (a) دیکھو Orthognathic

Orthogonal : (a) [ med. L. 'Orthogonalis. '] (ہندسہ) زاویہ قائمہ : قائم الزاویہ : مستطیل : قائمہ : قائم ۔

Orthogonal projection : (n) (ہندسہ) تظلیل قائمہ؛ وہ تظلیل جس میں روشنی کی شعاعیں عموداً پڑتی ہیں۔

Orthogonal trajectory : (n) (ریاضیات) قائم خطِ مرمی؛ قائم مسیر۔

Orthogonally : (adv.) (ہندسہ) زاویہ قائمہ؛ قائم الزاویہ ہوکر۔

Orthographer: (n) [ f. 'Orthography. '] ماہر علم ہجا؛ ماہرا ملا آ؛ صحت املا میں مہارت رکھنے والا۔

Orthographic : (a) (۱) چیزوں کی صحیح تسطیح میں نقشہ کھینچنے کے فن سے متعلق؛ (ہندسہ) قائمہ۔ (۲) علم ہجا یا صحت ہجا سے متعلق؛ املائی؛ درست املا سے متعلق؛ جو املا کے اعتبار سے درست ہو۔

Orthographic projction/Orthographical - : (n) (ہندسہ) تظلیل قائمہ : تسطیح قائمہ۔

Orthographical : (a) (۱) املائی؛ علم ہجا یا صحت ہجا سے متعلق؛ درست اِملا سے متعلق؛ جو املا کے اعتبار سے درست ہو۔ (۲) چیزوں کی صحیح تسطیح میں نقشہ کھینچنے کے فن سے متعلق۔

Orthographically : (adv.) (۱)املائی طور پر؛ ہجّے یا املا کے اعتبار سے ؛ ازروئے املا علم ہجا کی روسے؛ صحت ہجا یا صحت املا کے اعتبار سے۔ (۲) تظلیل قائمہ یا تسطیح قائمہ کے اصول کے مطابق۔

Orthographist : (n) [ f. Orthography. ] ماہر علم ہجا۔

Orthographize : (v) [ f. as prec. ] (۱) علم ہجا کے مطابق ہونا؛ درست املا کا ہونا۔ (۲) صحیح ہجّے کرنا؛ صحیح املا لکھنا۔

Orthography : (n) [ L.'Orthographia. '] (۱) صحیح ہجّے؛ مروجہ قاعدے کے مطابق ہجّے؛ درست املا؛ رائج املا؛ صحیح املا؛ ہجّے کا کوئی بھی انداز یا قاعدہ؛ اِملا۔ (۲) قواعد کا وہ حصہ جو حروف اور ان کی ترکیب کی ماہیت اور اقدار سے متعلق ہے؛ علم ہجا؛ صحت ہجا (کا علم)؛ علم حروف۔(۳) تظلیل قائمہ؛ تسطیع قائمہ؛ چیزوں کی صحیح تسطیح میں نقشہ کھینچنے کا فن؛ قائم ارتفاع؛ (جغرافیہ) ارتفاع ارض نگاری؛ جغرافیہ ارتفاع۔

Orthokinetic : (a) (کیمیا) راست تنقُلہ؛ یک سمت حرکیہ۔

Orthologer : (n) [ f. 'Orthology. '] (شاذ) صحیح بولنے والا؛ الفاظ کا صحیح استعمال کرنے والا؛ فصیح اللسان؛ فصیح البیان۔

Orthologic /-al : (a) (شاذ) علم فصاحت سے متعلق؛ الفاظ کے صحیح استعمال سے متعلق۔

Orthology : (n) [ Gr. 'Orthologia. '] (شاذ) صحیح زبانی؛ صحیح بولنا : فصیح البیانی؛ قواعد کا وہ حصہ جو الفاظ کے صحیح استعمال سے بحث کرتا ہے؛ علم فصاحت۔

Orthopaedia : (n) [Gr. ] (طب) تقویم الاعضاء : غیر متناسب اعضاء کی درستگی۔

Orthopaedic/-al/Orthopedic/-al : (a) [ f. 'Orthopaedy. '] تقویم الاعضا سے متعلق؛ بچوں کے اعضا کی بد ہئیتی کے علاج یا درستگی سے متعلق۔

Orthopaedics/Orthopedics : (n) [ as f. prec.] بچوں (یا بڑوں) کے اعضا کی بد ہیتی کی درستگی یا علاج؛ اس سے متعلق جراحی تقویم الاعضا؛ تقویم اعضائی جراحی۔

Orthopaedist/Orthopedist : (n) بچوں کے اعضا کو درست کرنے والا معالج یا سرجن بچوں کا ڈاکٹر؛ بچوں کا سرجن؛ معالج اطفال۔

Orthopaedy/-pedy : (n) [ Fr. 'Orthopedia. '] Orthopaedics دیکھو

Orthopathy : (n) علاج بے دوا؛ راست علاج۔

Orthophony : (n) (صوتیات) صحیح صوتی۔

Orthophoria :(n) [ NL. ] راست نظری؛ متناسب نظری؛ راست چشم ہونے کی حالت؛ راست چشمی۔

Orthophyre : (n) (ارضیات) قائمه سماك؛ قائم شگافه سَماك۔

Orthopinacoid : (n) (بلور) یك مائلی نظام میں محور عمودی پہلوؤں میں سے ایك۔

Orthopinacoidal : (a) (بلور) یك مائلی نظام میں محور عمودی کے متوازی پہلوؤں میں سے ایك كا یا اس سے متعلق۔

Orthopnea/Orthopnoea : (n) [ Gr. 'Orthpnoia. '] (مرضیات) وضعی ضیق النفس : دمه یا ضیق النفس کی ایك قسم جس میں صرف سیدھے بیٹھ کر یا کھڑے ہو کر سانس لینا ممکن ہوتا ہے۔

Orthopnoeic/Orthopnoic : (a) وضعی ضیق النفس کا مریض؛ دمه کا وہ مریض جو صرف سیدھا بیٹھ کر یا کھڑا ہو کر سانس لے سکتا ہو۔

Orthoprism : (n) (بلور) مثلث عمودی۔

Orthoptera : (n) [ mod.L.] (حشریات) راست پران؛ راست بالان؛ طائفه ملخ؛ ٹڈی دل؛ کیڑوں کی وہ قسم جن کے ڈینے کھڑے رہتے ہیں۔

Orthopteral : (a) طائفه ملخ سے متعلق؛ راست پردار؛ راست جناحه : سیدھے پنکھ یا ڈینوں والا؛سیدھے پنکھے؛ راست بال (کیڑے ٹڈی وغیرہ)۔

Orthopterist: (n) راست پراں یا کھڑے ڈینوں والے کیڑوں کا مطالعه کرنے والا؛ ملخ شناس ؛ ٹڈی شناس۔

Orthopterology : (n) (١) علم راست؛ کھڑے ڈینے والے کیڑوں کا مطالعه؛ ملخ شناسی۔ (٢) اس علم سے متعلق کوئی کتابچه۔

Orthopteron : (n) [NL. sing. of opthoptera.] سیدھا پر؛راست پر؛ راست بال۔

Orthopterous: (a) دیکھو Orthopteral

Orthoptic : (a) [ Orth(o) + Gr. 'Optikos.'] (طب) آنکھ کے صحیح اور حسب معمول استعمال سے متعلق : اصلاح بینائی سے متعلق ؛ (عضویات) صحیح البصارت۔

Orthoptic : (n) (١) (آتشیں اسلحه میں) اس غیر شفاف قُرص کا نام جس میں تین چھوٹے سوراخ ہوتے ہیں جن میں سے کسی ایك کے ذریعه بندوقچی اپنا نشانه درست کرتا ہے؛ راست بین۔

Orthoptic locus : (n) دیکھو Orthoptic : (n)

Orthoptics : (n) نقص بینائی کا علاج؛ اصلاح بینائی کا فن؛ علاج حَوَل؛ علاج حَوَل کا فن؛ عضلات چشم کے عدم توازن کو درست کرنے کا فن یا طریقه۔

Orthoptist : (a) اصلاح بینائی کے فن کا ماہر؛ معالج حول ؛ نظر راست ساز۔

Orthopyramid : (n) (بلور) قائمه اہرام؛ راست اہرام؛ سیدھا اہرام۔

Orthorhombic : (a) [ f.'Ortho + Rhombic.' ] (بلور) قائمه معینی؛ بلوریں اشکال کے اس نظام پر اطلاق ہوتا ہے جس میں تینوں محور جانبین سے عمودی اور غیر مساوی ہوتے ہیں۔

Orthoscopic : (a) [Ortho+ Gr. ' Skopos. '] درست نگاہ والا؛ صحیح بینائی والا؛ درست نظرا؛ صحیح بصارت پیدا کرنے والا؛ بصری یا نظری نقائص سے مبرا؛ بصری نقائص کو درست کرنے والا۔

Orthospermous : (a) [ Ortho + Gr. 'Spermous. '] (نباتیات) راست تخمه ؛ راست ثمرہ ؛ راست (تخم)۔

Orthostatic : (a) (طب) راست ایستادہ؛ سیدھی حالت میں ٹھہرا ہوا؛ ایستادہ وضعی۔

Orthostichous : (a) (نباتیات) راست منزله؛ انتصابی منزله۔

Orthostichy : (n) (نباتیات) انتتصابی قطار؛ کھڑی قطار؛عمودی قطار۔

Orthosymmetric : (n) (بلور) آپس میں زاویه قائمه بناتے ہوئے دو یا تین پہلوؤں میں متشاکل .. خصوصاً Orthorhombic۔

Orthotomic : (a) [ Gr. 'tomos. '] (ریاضیات) عموداً متقاطع؛ نوے ڈگری پر قطع کرنے والا یا قطع کرتا ہوا۔

Orthotone : (a) [ Gr. 'Orthotonos. '] تاکیدی؛ زور دیا ہوا (خصوصاً ایسے لفظ کو کہا جاتا ہے جو عام طور پر غیر تاکیدی ہوتا ہے)۔

Orthotone : (n) تاکیدی لفظ۔

Orthotropal : (a) [ f. as 'Orthotropous. '] (١) (نباتیات) سیدھا؛

راست بیضك : کھڑے بیضك والا؛ کھڑا (بیضك).
(۲) (نباتیات) ناف تخم کی طرف مائل؛ سینچنے والا (جنین تخم یا تخم جو ابتدائی حالت میں ہو) جس کا بیج ناف تخم کی طرف رخ کئے ہو؛ راست بیخچہ (جنین تخم)؛ راست رُخہ؛ صحیح رُخہ : قائم.

Orthotropic : (a) (نباتیات) عمودی طور پر اوپر یا نیچے کی طرف اگنے والا (تنا یا جڑ) ؛ راست رخ ؛ راست نمو؛ کھڑے نمو والا.

Orthotropism : (n) اوپر یا نیچے کی طرف عموداً اگنے کی حالت ؛راست رخی ؛ کھڑا نمو.

Orthotropous : (a) دیکھو Orthotropal

Orthotropy : (n) راستی (بیضك)؛ راست بیخچگی (جنین تخم).

Ortolan : (n) [Fr. 'Ortolan. '] (حیوانیات) بلبل الشعیر؛ بگیڑی؛ برگیل؛ ایك چھوٹا پرندہ جس کا گوشت بہت مزیدار ہوتا ہے.

Ortolan bunting : (n) دیکھو Ortolan

Orvietan : (n) (۱) (تاریخ) ایك قسم کا مرکب جسے پہلے زہر کا تریاق سمجھا جاتا تھا؛ معجون تریاقی . (۲) (مجازاً) تریاق .

Orvieto : (n) (۱) آرویٹو شہر کے آس پاس بنائی جانے والی ایك قسم کی سفید شراب . (۲) اٹلی میں ایك جگہ کا نام.

Ory : (a) [ f. Ore+ y.] خام دھات جیسا؛ جس میں خام دھات موجود ہو؛ کچے دھات سے مشابہ یا اس کی خاصیت کا؛ فلزاتی؛ دھات کا.

-ory/formerly-orie : (suffix) [ ON Fr. & AFr.] (۱) (لاحقہ) بعض لفظوں میں صفت کے معنی پیدا کرتا ہے (جیسے Compulsory)- (۲) بعض اسما کے آخر میں آتا ہے اور مقام کے معنی دیتا ہے (جیسے Factory)-

Orycterope : (n) [ mod. L. 'Orycteropous. '] Orycteropus نوع کا ایك دودھ پلانے والا جانور دیکھو Aard-vark-

Oryctics : (n) (ارضیات) فوسلّیات؛ متحجریات.

Orycto - : (comb.) [ Gr. 'Oryktos. '] جزو ترکیبی بہ معنی فوسل؛ متحجر چیز ؛ معدنی چیز.

Oryctography : (n) (ارضیات) فوسل نگاری؛ أحفور نامہ.

Oryctology : (n) (۱) (شاذ) متحجریات؛ أحفوریات؛ فوسلیات. (۲) معدنیات. (۳) معدومیات .

Oryctozoology : (n) (حیوانیات) فوسلی حیوانیات.

Orynx : (n) [L. ] افریقہ کا دراز قد بارہ سنگھا جس کے سینگ سیدھے، لمبے اور نوکدار ہوتے ہیں؛ مَہات؛ غزال افریقہ.

Oryza : (n) [ NL. ] (نباتیات) دھان؛ جنس برنج؛ جنس دھان.

Oryza sativa : (n) ( نباتیات) برنج؛ دھان.

Os : (n) [ L. 'Os' ,pl. 'Ossa .] (تشریح) ہڈی؛ عظم؛ استخواں.

Os : (n) [ L. 'Os' , pl. 'Ora.' ] (تشریح) مُنہ؛ فم؛ دہن؛ منفَذ (جمع منافذ).

Os : انبار سنگریزہ.

Os calcis : (n) (تشریح) عَظم عقب؛ ایڑی کی ہڈی.

Os coccygis : (n) (حیوانیات) دم گزا ؛ عظم دُم ؛ دمچی کی ہڈی ؛ عصعص.

Os coxa/-coxae/-coxal : (n) (تشریح) عظم الیورك؛ کولھے کی ہڈی؛ استخوان سرین.

Os innominatio : (n) تشریح) بے نام ہڈی ؛ استخوانِ بے نام.

Os penis : (n) (حیوانیات) عظم ذکر.

Osage : (n) امریکا کا ایك آرائشی پودا.

Osage orange/-plant : (n) دیکھو Osage

Osar : (n) [ Sw. 'asar, pl. of 'as'. ] (ارضیات) انبار سنگریزہ.

Oscan : (n) [ L.'Oscus.'] (۱) کمپانیا پر قابض قدیم اطالوی قوم کا کوئی فرد. (۲) اس قوم کی زبان (جو لاطینی سے ملتی جلتی ہے)؛ اوسکی زبان.

Oscar : (n) ہالی وُڈ (امریکا) کی اکادمی آف موشن پکچر آرٹس اینڈ سائنسز کی جانب سے بہترین اداکاری، ہدایت کاری وغیرہ کے لئے انعام میں دیئے ہوئے چھوٹے مجسموں میں سے ایك؛ نیز ایسے ہی دوسرے انعامات میں سے کوئی.

Osche - : (comb.) [ Gr. 'Oscheon. '] سابقہ جو انگریزی حروف علّت کے پہلے آتا ہے، دیکھو Oscheo-

**Oscheal : (n)** (تشریح) صَفَنی: فوطے کا: فوطے سے متعلق۔

**Oscheitis : (n)** (طب) ورم صَفَن: ورم فوطہ۔

**Oscheo - : (comb.)** [ Gr. 'Oscheon. '] سابقہ یا جزو ترکیبی بہ معنی فوطہ : صَفَن: خصیہ دانی: بیضہ دانی (طب و جراحی کی اصطلاحات میں مستعمل ہے ) ۔

**Oscheocele : (n)** (طب) فتقِ صَفَن: فوطے کا ہرنیا۔

**Oscheon : (n) [Gr.]** (تشریح) صَفَن : فوطہ: خصیہ دانی: بیضہ دانی۔

**Oscillate : (v) [L. 'Oscillare. ']** (۱) جھولنا (لٹکن کی طرح): آگے پیچھے ہلنا: اہتزاز ہونا: تھر تھرانا: مرتعش ہونا۔ (۲) جھلانا: آگے پیچھے ہلانا: مرتعش کرنا۔ (۳) (وائرلیس ٹیلیفون میں) برقی اہتزاز یا ارتعاش جاری کرنا: (سننے والے آلہ میں) غنغناہٹ کی آواز پیدا کرنا: (اس آلہ کو) مرتعش کرنا۔ (۴) (مجازاً) دو خیالات ، اصول ، رائے وغیرہ کے درمیان جھولنا: حیص بیص میں ہونا: متذبذب ہونا : دو حدوں کے درمیان جھولنا: ڈھل مل یقین ہونا: جلدی جلدی رائے بدلنا: گھڑی میں تولہ ،گھڑی میں ماشہ ہونا: کبھی کچھ کبھی کچھ کرنا۔

**Oscillating : (a)** آگے پیچھے جھولتا ہوا: آگے پیچھے متحرک یا مرتعش: آگے پیچھے جھولنا یا حرکت کرنے والا: مرتعش ہونے والا: ارتعاشی: اہتزازی۔

**Oscillating current : (n)** (برقیات) اہتزازی رو: تیز متبادل رو۔

**Oscillating cylinder : (n)** بھاپ انجن میں آگے پیچھے حرکت کرنے والا استوانہ یا بیلن: اہتزازی بیلن۔

**Oscillating engine : (n)** انجن جس میں اہتزازی بیلن ہو۔

**Oscillating series : (n)** (مرضیات) اہتزازی سلسلے۔

**Oscillation : (n) [ L.'Oscillatio- . ']** (۱) اہتزازی: جھولنا: حرکت: جنبش: رقص: جھول: تھر تھراہٹ۔ (۲) (ریڈیو ، صوتیات) ارتعاش: اہتزاز۔ (۳) (مجازاً) متبادل تغیر : حیص بیص : تذبذب : تبدیل رائے : تغیر مزاج : ڈانواں ڈول: (نفسیات) تغیر و توقف ۔ (۴) (مرضیات) (حدود کے درمیان) انحراف تفاعل: اختلا ف تفاعل۔

**Centre of oscillation :** (عضویات) مرکز اہتزاز۔

**Oscillation system : (n)** (عضویات) اہتزازی نظام۔

**Oscillative : (a)** (ریڈیو) اہتزازی: ارتعاشی: جھولنے کا: جھولنے والا۔

**Oscillator : (n)** لٹکن (گھڑی وغیرہ کا): رقاصہ: ارتعاش پیدا کرنے والی مشین: وائرلیس ٹرانسمیٹر کی ایک شکل :(ریڈیو) اہتزاز ندہ : ارتعاشندہ : امواج زا۔

**Oscillatoria : (n) [ mod. L. ]** (نباتیات) کائی کی ایک نوع : اہتزازیّہ (کائی)۔

**Oscillatory : (a)** دیکھو Oscillative

**Oscillatory circuit : (n)** (ریڈیو) اہتزازی دور۔

**Oscillatory discharge : (n)** (ریڈیو) اہتزازی اخراج۔

**Oscillatory scanning : (n)** (ٹیلی ویژن) اہتزازی تقطیع۔

**Oscillatron : (n)** (حرارت روانی) اہتزازیہ: امواج نگار۔

**Oscillogram : (n)** (برقیات) اہتزاز نگارش: ترسیم اہتزاز۔

**Oscillograph : (n)** برقی اہتزازات یا ارتعاشات کو ریکارڈ کرنے والا یا ظاہر کرنے والا: اہتزاز نگار: اہتزاز نما۔

**Oscilloscope : (n)** (برقیات) اہتزازبیں: اہتزاز نما:منفی شعاعی اہتزاز نگار۔

**Oscines : (a)** خوش الحان پرندوں کا یا ان سے متعلق: گانے والی چڑیوں سے متعلق۔

**Oscines : (n) [ L. 'Oscines' , pl. of 'Oscen. ']** (۱) (قدیم روما) پرندے جن کی بولیوں یا آوازوں سے شگون لیا جاتا تھا: جنگلی کوّا: غراب۔ (۲) (طیوریات) Insessares یا گورّیا کی نوع کے خوش آواز پرندے: طیور مغنّی: بلبلاں ۔

**Oscinine : (a)** دیکھو Oscines

**Oscitancy : (n) [ f. L.'Oscitant' - + Ancy. ]** (۱) سستی: کاہلی: غفلت: بے توجہی: بے خبری: غنودگی۔ (۲) جمائی: انگڑائی (غنودگی)۔

**Oscitation : (n) [ L.'Oscitatio-'. ]** (۱) سستی یا غنودگی سے جماہی لینے کا عمل: جمائی: انگڑائی۔ (۲) عدم توجہی: بے پروائی: غفلت: بے توجہی: بے خیالی: تغافل: اونگھ: غنودگی۔

**Osculant : (a) [ f. 'Osculate (v). ]** (۱) دو چیزوں کے درمیان واقع اور انہیں ملا تے والا: درمیانی: بیچ کا: (خصوصاً فطری

تاریخ) بعض خصوصیات میں مشترك دو جنسوں، خاندانوں یا نوعوں کو ملانے والی بیچ کی جنس؛ خاندان یا نوع جو اپنے اندر دونوں گروہوں کی خصوصیات کو یکجا کر لیتی ہے؛ متوسطہ ( نوع)۔ (۲) بعض خصوصیات میں مشابہ؛ (حیاتیات) مماثل۔ (۳) بوسہ لینے والا؛ بوسہ گیر ۔ (۴) ملصق۔

Oscular : (a) (۱) دہنی؛ فمی؛ منہ کا؛ بوسے کا ؛ بوسوی؛ بوسہ لینے سے متعلق؛ منہ سے متعلق ۔ (۲) (حیوانیات) کیچوے یا اسفنج کے منہ کا ؛ کیچوے یا اسفنج کے منہ سے متعلق۔

Oscular : (a) (ریاضیات) جزواًمنطبق؛ انطباقی۔

Oscular muscle : (n) عضلۂ دہن؛ دہنی عضلہ؛ عضلۂ لب؛ ہونٹ کا عضلہ؛ بوسہ لینے والا عضلہ۔

Osculate : (v) (۱) بوسہ لینا؛ چومنا (شاذ)۔ (۲) قریب کرنا؛ بہت کرلینا؛ سٹالینا۔ (۳) قریب ہونا؛ مل جانا؛ متصل ہونا؛ ایك دوسرے سے قریبی تعلق رکھنا (تاریخ موالید یا فطری تاریخ میں) متوسط نوع یا جنس کے ذریعہ ملا ہونا یا قریبی تعلق رکھنا؛ (ایك نوع کا دوسری نوع کے) مماثل ہونا؛ بعض خصوصیات میں مشابہ ہونا؛ بالواسطہ ملنا۔ (۴) (ریاضیات) (خط مخنی یا سطح کا) جزواً منطبق ہونا۔

Osculating : (a) (ریاضیات) لَثمی؛ تماسی۔

Osculating curve : (n) (ریاضیات) لثمی مخنی۔

Osculating orbit : (n) (علم النجوم) لثمی مدار۔

osculation : (n) [ L. 'Osculatio- ' f. as prec. ] (۱) بوسہ؛ بوسہ لینے کا عمل۔ (۲) قریبی تعلق؛ تقبیل؛ (حیاتیات) مماثلت؛ انطباق جزوی۔ (۳) (تشریح) خون کی نالیوں کا باہمی ربط یا اتصال۔ (۴) (ہندسہ) لَثم؛ تماس۔

Point of osculation : نقطۂ لَثم۔

Osculatory : (n) حضرت مریم اور حضرت عیسیٰؑ کی تصویر جسے عشائے ربانی کے دوران پادری اور عوام بوسہ دیتے تھے۔

Osculatory : (a) (۱) بوسہ کا یااس سے متعلق ؛بوسَوی ۔(۲)(ریاضیات) لثمی ؛ تماسی ۔ (۳) انطباقی۔

Oscule : (n) [ f. L. 'Osculum .'] لثمہ؛ دہنہ؛ چھوٹا سا منہ یا دہن نما سوراخ؛ (خصوصاً) ثُقبہ اسفنج یا ستہ کدودانہ۔

Osculum : (n) [L. 'hypocritic dim. of 'os.'] (۱)بوسہ۔

(۲) (حیوانیات) ثقبۂ اسفنج ؛ دہنۂ اسفنج ۔
(۳) (حیوانیات) ستہ کدودانہ؛ دہنۂ کدودانہ۔

-ose : (suffix) [ L '-Osus. '] لاحقہ بہ معنی" پُرآز" "بھر پور" عموماً صفات کے آخر میں آتا ہے جو علمی مصطلحات کے طور پر استعمال ہوتی ہیں، ان سے اسماء بھی بنتے ہیں جو Osity اور Osceness- پر ختم ہوتے ہیں۔

-ose : (suffix) (کیمیا) لاحقہ جو بعض مرکبات کے ناموں میں آتا ہے۔

Osiandrian : (n) Andress Hosemaun کا جرمن پروٹسٹنٹ پیرو (Osiander انڈیاس ہوس مان کی لاطینی شکل ہے، اس کا زمانہ ۱۵۵۲-۱۴۹۸ء ہے اس کا عقیدہ تھا کہ عیسیٰؑ کا کفارہ یا فدیہ ان کی فوق البشری قوت کا نتیجہ تھا بشریت کا نہیں)۔

Osiandrist : (n) دیکھو Osiandrian

Osier : (n) (۱) ایك قسم کا بید جس کی ٹوکریاں بنتی ہیں؛ نیز بید کی وہ دوسری قسمیں بھی جن سے ٹوکریاں بنتی ہیں؛ جگن؛ بید سَبَدی؛ اس کی ایك ٹہنی؛ شاخ بید ۔ (۲) توصیفی معنوں میں یا بہ طور صفت۔

Osier : (n) بیدکا ؛ اس سے متعلق یا اس سے بنا ہوا؛ بید سے ڈھکا ہوا یا منڈھا ہوا۔

Osier-ait : (n) ندی یا دریا کا چھوٹا جزیرہ نما حصہ جہاں بید کے درخت ہوں؛ بیددار؛ بیدواڑا۔

Osier-bed : (n) وہ جگہ جہاں ٹوکریاں بنانے کے لئے بید لگائے جاتے ہیں؛ بیدستان؛ بیدواڑا۔

Osier-holt : (n) دیکھو Osier-bed

Osier-isle : (n) دیکھو Osier-ait

Osiered : (a) بید کا مڑھا ہوا ؛ بید سے ڈھکا ہوا ؛ بید سے آراستہ ؛ بید کی طرح بل کھایا ہوا۔

Osiery : (n) بید کا انبار یا ڈھیر؛ بید سے بنی ہوئی چیزیں؛ بیدواڑا؛ بیدستان؛ وہ جگہ جہاں ٹوکریاں بنانے کے لئے بید اگائے جاتے ہیں۔

Osirian : (a) [ f. proper name 'Osiris. '] سورج کی روشنی اور نیکی کے قدیم مصری دیوتا Osirian یا اس سے متعلق۔

Osiride/Osiridean : (n) دیکھو Osirian

-osis : (suffix) (لاحقہ) یونانی اور لاطینی اصل کے الفاظ میں عمل یا حالت کے معنی پیدا کرتا ھے۔ (۱) امراض یا حالت مرض کے معنوں میں آتا ھے مثلاً amaurosis - (۲) معانی و بیان کی بعض اصطلاحات میں آتا ھے مثلاً meiosis - (۳) بعض دیگر الفاظ کے آخر میں بھی آتا ھے مثلاً metamorphosis -

-osity : (compound suffix) [ Fr. 'Osite. '] اسماء بنانے والا مرکب لاحقہ؛ دیکھو -Ose,-ous, -ity

Osmagnum : (n) (تشریح) عظم کبیر؛ استخوان کبیر۔

Osmanli : (a) (۱) عثمان اول کی ۱۳۰۰ ء میں قائم کردہ ترکی سلطنت کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) عثمانی ؛ عثمانی ترکوں کا؛ سلطنت عثمانی کا ؛ ترکی ۔

Osmanli : (n) عثمانی ؛ عثمانی ترک ؛ عثمان اول کی اولاد ؛ عثمانی خاندان یا قبیلے کا فرد ؛ عثمانی رعیت ؛ ترک (عموماً سیاسی معنوں میں ) ۔

Osmaterium : (n) (۱) گدی دار چوکی ؛ گدی دار نشست ۔ (۲) ایک قسم کا بریشمی یا ریشمی اونی کپڑا ۔

Osmazomatic/ -tous : (a) ماء الّحم جیسا؛ ماء الحم کی خاصیت کا۔

Osmazome : (n) [ Fr. 'Osmazome. ' ] (طب) ماء الّحم ؛ آبِ گوشت؛ گوشت کا وہ آبی نچوڑ جو الکحل میں حل پذیر ہوتا ھے اور گوشت کے ان اجزائے مستقل کا حامی ہوتا ھے جو اس کی بو اور مزہ کو متعین کرتے ہیں۔

Osmeterium : (n) [mod. L. ] دیکھو Osmaterium

Osmiamates : (n) Osmiamic acidکے نمکیات۔

Osmiamic : (a) [ f. asmium + amic. ] اوس میّم کا۔

Osmiamic acid : (n) (کیمیا) دوا ساسی ترشہ $(H_2 Os_2 N_2 O_5)$ : اوس میم کا ایسڈ آمائڈ۔

Osmiates : (n) Osmic acidکے نمکیات۔

Osmic : (a) [ f. osmium + ic. ] (کیمیا) جس میں آوس میّم ہو؛ اس کا اطلاق ان مرکبات پر ہوتا ھے جن میں آوس میّم کے چار حصے شامل ہوتے ہیں؛چوگرفتہ اوس میّم والا (مرکب) (جیسے اوس میم کلورائڈ $OsCl_4$ ) ۔

Osmic acid : (n) اوس میّم ٹٹراکسائڈ کا نام؛ آوسمک ایسڈ۔

Osmidrosis : (n) (طب) بدبوئی پسینہ۔

Osmio - : (comb.) Osmium کا جزو ترکیبی جو ایسے کیمیاوی مرکبات کے ناموں میں آتا ھے جن میں اوس میّم اور کوئی دوسرا جزو کسی تیسرے جزو کے ساتھ ملتا ھے مثلاً (Osmio-cyanide)

Osmious : (a) [f. 'Osmium + ous. ] (کیمیا) جس میں اوس میّم ہو؛ مرکبات جن میں اوس میّم کے دو حصے ہوں؛ دو گرفتہ اوس میّم والا (مرکب) (جیسے اوس میّم کلورائڈ($OsCl_2$)-

Osmiridium : (n) [NL. 'Osm-+-iridium .'] (فلزیات) اوس میریڈیم (بہرت) : اوس میّم سے مل کر بنی ہوئی ایک دھات۔

Osmite : (n) Osmious acid کا نمک۔

Osmium : (n) [ f. Gr. 'Osme' + -ium . '] پلاٹینم گروپ کی ایک دھات جو عموماً پلاٹینم کے ساتھ ہی پائی جاتی ھے؛ (کیمیا) اوس میّم (عنصر دھات)۔

Osmo - : (comb.) یونانی لفظ Osmeسے مشتق جزو ترکیبی بہ معنی "بو" "مہک"۔

Osmo - : (comb.) Osmose کے جزو ترکیبی کی حیثیت سے مستعمل ھے بہ معنی" نفوذ"۔

Osmology : (n) بُو کا علم؛ بوؤں کا مطالعہ ؛ بوؤں سے متعلق کوئی رسالہ۔

Osmometer : (n) نفوذی قوتِ عمل کو ظاہر کرنے والا آلہ؛ نفوذ پیما۔

Osmometry : (n) نفوذی قوت کی پیمائش؛ نفوذ پیمائی۔

Osmophore : (n) [ isv. 'Osm- + -phore. '] بُو بردار جزو مستقل۔

Osmophoric : (a) بُو بردار جزو مستقل سے متعلق۔

Osmoreceptor : (n) ایک حسّاس عضو جو نفوذی دباؤ میں تغیر آنے سے متہیّج ہو جاتا ھے۔

Osmoregulation : (n) ضبط نفوذ؛ (کسی جاندار جسم میں) نفوذی دباؤ کی باقاعدگی۔

Osmose : (n) (طبیعیات) نفوذ (سیّال کا مسام دار سطح سے گذرجانا)۔

Osmosis : (n) [Latinized form of prec. ] دیکھو Osmose

Osmotic : (a) نفوذی ؛ نفوذ کا ؛ اس سے متعلق یا اس کے سبب واقع شدہ۔

Osmotic pressure : (n) نفوذی دباؤ۔

Osmotically : (adv.) نفوذ ی عمل کے ذریعہ؛ نفوذ کے ذریعہ۔

Osmund : (n) [ME. 'osemond. '] اچھی قسم کا لوہا جو پہلے سویڈن سے انگلستان میں درآمد کیا جاتا تھا اور اس سے تیروں کے پیکان، بنسی (مچھلی پکڑنے کا کانٹا) وغیرہ بنائے جاتے تھے؛ (جمع) اس لوہے کی چھڑ۔

Osmund : (n) (نباتیات) کَرفِ گل دار؛ ایك پھول دار فرن؛ آسمند۔

Osmunda : (n) (نباتیات) جنس کرفِ گُل دار۔

Osmundaceous : (a) [f. mod. L. 'Osmundaxeae. '] Osmundaceae قسم کا یا اس سے متعلق (Osmundes بھی اسی کی ایك قسم ھے)۔

Oso-berry : (n) [ f. sp. oso- + berry. ] مغربی شمالی امریکاکی ایك جھاڑی یا چھوٹے درخت کا نیلاسیاہ پھل (گٹھلی دار) ؛ اس درخت کی جھاڑی۔

Osphradial : (a) بعض گھونگوں کے عضوشامّہ سے متعلق۔

Osphradium : (n) [mod. L. ] بعض گھونگوں کا عضو شامّہ (ناك) جو ان کے گل پھڑوں پر لمبے حساس خلیوں کے گچھوں کی شکل میں ہوتا ھے۔

-Osphrasia/-osphresia : (comb.) جزو ترکیبی بہ معنی "شامّہ" "حِسّ شامہ" "سونگھنے کی حس"۔

Osphresis : (n) دیکھو Olfaction

Osphretic : (a) دیکھو Olfactory

Osphromenidae : (n) [NL. 'Of 'Ospheromenus. '] جنوب مشرقی ایشیا اور افریقہ میں پائی جانے والی ایك خاص قسم کی مچھلی جو صاف پانی میں رہتی ھے۔

Osprey : (n) [ OFr. 'Ospres. '] (۱) (حیوانیات) باز بحری؛ عقاب بحری ؛ ہمائی : بڑا شکاری پرندہ جو مچھلیاں پکڑتا ھے۔ (۲) ملبوسات فروش یا کلاہ ساز سفید بگلے کے پروں کو کہتے ہیں جو آرائش کے لئے زنانہ ٹوپیوں میں لگائے جاتے ہیں۔

Ossa : (n) (حیوانیات) (تشریح) ہڈیاں۔

Ossature : (n) [ f. L.'as', after 'curvature. '] (۱) جسمانی ڈھانچے کی ہڈیوں کی ترتیب (شاذ)۔ (۲) (تعمیرات) ڈھانچہ یا چوکھٹا جو کسی چیز کو سہارے رہتا ھے مثلاً چھت کی شہتیریں، کڑیاں یا شیشے دار دریچہ کی دھات سے بنی ہوئی فریم یا چوکھٹا۔

Osse/Oss : (n) (بول چال) پیشین گوئی کرنا؛ کسی چیز کو اچھا یا خراب بتانا؛ کسی کے بارے میں پیشین گوئی کرنا کہ وہ کیا ہونے یا کرنے والا ھے۔

Ossein : (n) [ f. L. 'Osseus' + -in. ] (کیمیا) عظمین؛ اوسین : غیر بالیدہ یا جنینی نسیج جو معدنی نمکیات سے مل کر اور نشو و نما پاکر ہڈی بن جاتی ھے؛ نسیج استخوان کا بڑانا میاتی مادہ جو ہڈی سے معدنی اشیا کو الگ کرلینے کے بعد بچ جاتا ھے اور جلا تین بنانے کے کام آتا ھے۔

Osselet : (n) [ OFr. 'Osselet. '] (۱) چھوٹی ہڈی؛ عظم صغیر؛ استخوان کو چك؛ استخوانچہ۔ (۲) صدف قیر ماہی؛ بعض سرپایہ مچھلیوں کی ہڈی؛ قلم ماہی کی ہڈی۔

Osseo - : (comb.) [ OFr. 'Osseus. '] -Osseous جزو ترکیبی بہ معنی

Osseo-fibrous : (a) ریشے دار ہڈی والا۔

Osseous : (a) (۱) استخوانی؛ ہڈی کا؛ ہڈی دار؛ہڈی جیسا؛ عظمی؛ ہڈی بنا ہوا؛ مبدل بہ استخواں۔ (۲)ہڈی دار ڈھانچے والا؛ ہڈیوں کے ڈھانچے والا؛ استخواں پیکر۔ (۳)جہاں متحجر ہڈیاں کثرت سے ہوں؛ متحجر ہڈیوں سے پٹا ہوا۔ (۴) (مجازاً) ہڈی کی طرح سخت اور مضبوط۔

Osseous labryinth : (n) (تشریح) عظمی تیّہ۔

Osseter : (n) [ Russ. 'Osetr. '] (حیوانیات) اسٹرجن مچھلی کی ایك نوع۔

Ossianic : (a) اوسیّن یا اس کی نظموں کا؛ اوسیّن یا اس کی نظموں سے متعلق؛ ان نظموں کی طرز یا خاصیت کا؛ شاندار؛ پرشوکت؛ جس میں عبارت آرائی ہو۔

Ossicle : (n) (۱) (حیوانیات) عظم صغیر؛ چھوٹی ہڈی؛ استخوان کوچك؛ ہڈی یا ہڈی نما چیز کا چھوٹا سا ٹکڑا؛ کان کی چھوٹی ہڈی۔ (۲) جانوروں کے ڈھانچے میں استخوانی یا صلیبی ٹکڑا؛ ستارہ ماہی یا دوسرے خار پشت حیوان کی کوئی چھوٹی ہڈی۔

Auditory ossicles : کان کے پردے والے جوف کی ہڈیاں ؛ کان کی چھوٹی ہڈیاں۔

Ossiculum : (n) [ L. dim . of 'os, oss- .'] عظم صغیر؛ چھوٹی ہڈی؛

استخوانچه : کان کی چھوٹی ہڈی۔

**Ossiculus : (n)** (نباتیات) جوزك: سختك۔

**Ossiferous : (a)** ہڈی دار : عظم دار: عظم خیز: ہڈیوں کا حامل یا ہڈیاں پیدا کرنے والا۔

**Ossific : (a)** عظم ساز: ہڈی بنانے والا: ہڈی بننے یا بنانے کا: ہڈی میں بدل دینے یا بدل جانے والا: جس میں ہڈی بننے یا بنانے کا میلان ہو۔

**Ossific centre : (n)** مرکز تعظّم: نقطۂ تعظّم: دیکھو Centre of Ossification .

**Ossification : (n) [ Fr. 'Ossificatio.' ]** (۱) تبدیل به استخواں: ہڈی بننا یا بنانا : ہڈی کی تشکیل:ہڈی میں بدل جانے یا ہڈی بن جانے کا عمل: مبدل به استخواں ہونے کی حالت : استخوانی تشکیل: ہڈی کی طرح ٹھوس اور سخت ہو جانے کی حالت۔

**Centre of ossification :** نقطۂ تعظّم: وہ نقطه جہاں کرکری ہڈی (غضروف) یا جوڑنے والی نسیجیں سخت ہو کر ہڈی کی شکل اختیار کرنے لگتی ہیں: مرکز تعظّم۔

**Ossification of cartilage :** (طب) تعظّم غضروف: کرکری کا ہڈی میں تبدیل ہونا۔

**Ossifield : (a)** ہڈی بنا ہوا یا بنایا ہوا: ہڈی میں تبدیل شدہ: ہڈی کی طرح سخت کیا ہوا۔

**Ossifrage : (n) [subst. uses of L. 'Ossifragus. ']** (۱) ریش دار گِدھ (جو یورپ کا سب سے بڑا شکاری پرند ہ ہے)۔ (۲) بحری باز: عقاب بحری: مچھلیاں پکڑنے والا بڑا شکاری پرندہ۔

**Ossify : (v) [ Fr. 'Ossifier. ']** (۱) ہڈی بن جانا: ہڈی میں تبدیل ہو جانا: مبدلی به استخواں ہونا: نرم نسیجوں میں ہڈی میں بدل جانا: جمود اختیار کرلینا یا جامد بن جانا۔ (۲) ہڈی بنا دینا: ہڈی میں تبدیل کردینا: سخت بنا دینا۔ (۳) (مجازاً) جامد بنا دینا: روایتی وضع میں ڈھل جانا یا ڈھال بنا دینا: بے حس کردینا یا ہو جانا: ٹھس ہو جانا یا ٹھس بنا دینا: غیر ترقی پذیر ہو کر رہ جانا: غیر ترقی پذیر بنا دینا۔

**Ossivorous : (a) [ f. as prec. ]** (حیوانیات) ہڈی خور: استخواں خور: ہڈی کھانے والا: ہرگلا۔ (۲) مرضیات) ہڈی کو سڑادینے والا: ہڈی کو خراب کرنے یا گلانے دینے والا۔

**Ossuary : (n) [ LL. 'Ossuarium. ']** (۱)مُردوں کی ہڈیاں رکھنے کی جگه یا ظرف: ہڈی گھر: ہڈی دان۔ (۲) وہ غار جہاں قدیم ہڈیاں ملتی ہیں: ہڑواڑ: گورستان۔ (۳) (مجازاً) جس میں بزرگوں کے تبرکات (دانت، بال، ناخن یا ہڈیاں وغیرہ) ہوتے ہیں: تبرك دان: صندوقچۂ تبرکات۔ (۴) توصیفاً یا به طور صفت۔

**Osteal : (n) [ f. Gr. 'Osteon' + Al . ]** استخوانی: عظمی: ہڈی کا یاس سے متعلق: خصوصاً (وہ) جس میں ہڈی کو ٹکرانے یا ٹھوکنے سے پیدا ہونے والی آواز کی کیفیت ہو: عظم صوتی۔

**Ostearthritis : (n)** جوڑ کی ہڈیوں کا ورم: جوڑ کا ورم : ورم مفصل و عظم : مزمن ورم مفصل : آماس مفاصل عموماً Ostearthritis مستعمل ہے۔

**Osteichthys : (n)** (حیوانیات) سمك عظمی: ہڈی دار ماہی۔

**Ostein/Ostine : (n) [ f. Gr. 'Osteon' + -ine. ]** (تشریح) عظمین: اوسٹین : مادۂ استخواں : استخوانی نسیج : جوہر استخواں: مغز استخواں : وہ نسیج جو نشو ونما پاکر ہڈی بن جاتی ہے: ہڈی بطور نسیج۔

**Osteitis : (n) [ f. Gr. 'Osteon' + -itis. ]** (مرضیات) مادۂ استخواں یا مغز استخواں کی سوزش یا ورم: ورم عظم : ورم استخواں : ہڈی کی سوزش۔

**Ostensibility : (n)** ظاہریت: دکھاوا۔

**Ostensible : (a) [med. L. 'Ostensibilis.']** ظاہر کیا ہوا: دکھایا ہوا: ظاہری: دکھاوے کا: درست یا حقیقی بنا کر پیش کیا ہوا (بخلاف حقیقی): صوری: نمایاں: قابل نمائش: مشہور۔

**Ostensibly : (adv.)** بظاہر : ظاہراً: اعترافاً: بطور آشکار۔

**Ostension : (n) [ L. 'Ostentio-' + -ion. ]** (کلیسائی) عشائے ربانی سے متعلق چیزوں کو عوام کے سامنے لانے یا پیش کرنے کا عمل۔

**Ostensive : (a) [LL. 'Ostensivus. ']** (۱) اعلانیه یا بلاواسطه طور پر ظاہر ہونے والا: نمائشی: صوری: ظاہری: (خصوصاً منطق میں) فقروں کے ساتھ جنہیں ثابت کرنا ہے: واضح طور پر کوئی عام اصول یا کُلّیه پیش کرنے والا۔ (۲) ظاہری: دکھاوے کا: حقیقی بنا کر پیش کیا ہوا (بخلاف حقیقی)۔

**Ostensive definition : (n)** (فلسفه) واضح تعریف: صریح تعریف۔

Ostensive reduction : (n) بلا واسطہ تخفیف: تخفیف دست۔

Ostensively : (adv.) اعلانیہ؛ ظاہراً؛ بہ ظاہر۔

Ostensoir/ -sorio/ -sorium/ -sory : (n) ظرف عشائے ربانی؛ سونے یا چاندی کا ظرف جس میں عشائے ربانی کی پاک روٹی حاضرین کلیسا کو دکھائی جاتی ہے؛ تبرک دان جس میں تبرکات (زیارت کے لئے) رکھے جاتے ہیں۔

Ostentate : (v) [L. 'Ostentare. '] (امریکا) دکھانا؛ ظاہر کرنا؛ پیش کرنا؛ نمائش کرنا؛ فخر کے ساتھ پیش کرنا؛ فخریہ نمائش کرنا؛ نمود کرنا؛ دکھاوا کرنا۔

Ostentation : (n) طمطراق : بھڑک : ٹھاٹ : دکھاوا : نمائش : نمود : خودنمائی۔

Ostentatious : (a) پرنمود : بھڑک دار : طمطراق کا : ٹھاٹھ والا : نمائشی : خودنما : نمائش کا شائق؛ متظاہر۔

Ostentatiously : (adv.) ٹھاٹھ سے : طمطراق کے ساتھ : بھڑک دار طور پر : خود نمائی سے : نمود کے طور پر۔

Ostentatiousness : (n) بھڑک داری؛ طمطراق؛ ٹھاٹھ؛ نمود؛ خود نمائی؛ دکھاوا۔

Osteo - : (comb.) [Gr. 'Osteon. '] خاص کر علم تشریح کی اصطلاحوں میں آنے والا سابقہ یا جز و ترکیبی بمعنی ہڈی؛ استخواں؛ عظم (نیز ان سے مشتق الفاظ)۔

Osteoarthritis : (n) [Gr. 'arthritis. '] دیکھو Ostearthritis

Osteoblast : (n) [ Gr. 'blastos. '] عظمی نہوضہ؛ عظم ساز خلیہ؛ دانہ دار جسمیہ جو تمام بڑھتی ہوئی ہڈیوں میں استخوانی بالیدگی کا موثر عامل ہوتا ہے۔

Osteoblastic : (a) عظمی نہوضہ یا عظم ساز خلیہ سے متعلق۔

Osteochondroma : (n) عظمی غضرونی سلعہ۔

Osteochondropathy : (n) ایک مرض جو ہڈی اور غضروف دونوں کو متاثر کرتا ہے۔

Osteochondrosis : (n) بچوں کی ایک بیماری جو ہاتھوں یا پاؤں کی ہڈیوں کو بڑھنے سے روک دیتی ہے۔

Osteochondrous : (a) عظمی غضرونی؛ ہڈی اور غضروف سے متعلق یا ان سے مل کر بنا ہوا۔

Osteoclasis : (n) [ Gr. 'Klasis. '] (۱) (جراحی) قطع عظم؛ عیب یا بدہیئتی کو دور کرنے کے لئے ہڈیوں کو توڑنا یا چٹخا دینا۔ (۲) (طب) استخوانی نسیج کو برباد کردینا؛ تخریب عظم۔

Osteoclast : (n) [Gr. 'Klastos. '] (۱) مخرب عظم خلیہ۔ (۲) (جراحی) قاطع عظم آلہ؛ عیب کو دور کرنے کے لئے ہڈیوں کو توڑنا یا چٹخانے والا آلہ۔

Osteocolla : (n) [Gr. 'Kolla. '] (نباتیات) چونے کے کاربونیٹ کا تہ نشیں مادہ جو پودوں کی جڑوں اور ٹہنیوں یا پرت پر پپڑی جماتا ہے۔

Osteocope : (n) [Gr. 'Kopos.'] ہڈیوں کا شدید درد (خصوصاً آتشک والوں کو) آتشکی گھٹیا۔

Osteocopic : (a) ہڈیوں کے درد سے متعلق؛ آتشکی گھٹیا کا؛ اس سے متعلق یا اس میں مبتلا۔

Osteocopus : (n) دیکھو Osteocope

Osteoderm : (n) (تشریح) عظمی اَدَمہ؛ (مگرمچھ کی) کھال کے اندر ایک سخت یا استخوانی پلیٹ۔

Osteodermatous : (a) استخوانی جلد والا؛ سخت کھال والا؛ خارہ پشت۔

Osteogenesis : (n) ساخت استخواں؛ ہڈی کی ساخت؛ تشکیل عظمی؛ تشکیل استخواں؛ تخلیق استخواں؛ ہڈی کی پیدائش یا تشکیل؛ ہڈی کا بننا؛ تعظّم؛ ہڈی سازی۔

Osteogenetic/Osteogenic : (a) (۱) ہڈی سازی؛ عظم ساز؛ ہڈی پیدا کرنے والا۔ (۲) ہڈی میں پیدا ہونے والا۔

Osteogenous : (a) ہڈی ساز؛ عظم ساز۔

Osteography : (n) عظام نگاری؛ عظم نامہ؛ حیوانیات کا وہ شعبہ جس میں ہڈیوں کا ذکر ہوتا ہے : بیان العظام۔

Osteoid : (a) عظمی؛ ہڈی نما؛ مثل استخواں؛استخوانی؛استخواں مانند۔

Osteole : (n) (۱) ننھا سا رخنہ، روزن یا سوراخ؛ خصوصاً (نباتیات) دہانچہ؛ دہانۂ صغیر۔ (۲) (حیوانیات) دہانچۂ اسفنج۔

Osteolite : (n) ایک قسم کا پتھر؛ جما ہوا زمینی کیلشیم فاسفیٹ جو لیتھوگراف کے پتھروں سے مشابہ ہوتا ہے۔

Osteologic/-al : (a) [f. 'Osteology. '] (۱) عظمیاتی؛ علم العظام سے متعلق ؛ جو عظمیات سے بحث کرتا ھے۔ (۲) جو عظمیات کے دائرہ بحث میں آسکتا ہو؛ معروضِ عظمیات (ہڈیوں، ان کی ساخت) سے متعلق۔

Osteologist : (n) عظمیات داں ؛ ماہر عظمیات ؛ عالم عظام ؛ استخوان شناس ؛ ہڈیوں کا پہچاننے والا ۔

Osteology : (n) [mod. L. 'Osteologia. '] (۱) علم تشریح کی وہ شاخ جو ہڈیوں کی ساخت، پیدائش اور ترتیب سے بحث کرتی ھے؛ عظمیّات؛ علم العظام؛ علم استخواں شناسی؛ علم استخواں۔ (۲) عظمیات کا رسالہ یا کتا بچہ۔ (۳) اس علم کا معروض؛ کسی جاندار کا استخوانی ڈھانچہ یا استخوانی ساخت۔

Osteoma : (n) (مرضیات) عظمی رسولی ؛ عظمی سلعہ ؛ ٹیومر جو استخوانی نسیجوں سے بنا ہو ؛ استخوانی ٹیومر۔

Osteomalacia/Osteomalakia : (n) (مرضیات) نرمیٔ استخواں ؛ نرمیٔ عظم؛ ملائیت عظم؛ ہڈیوں میں زمینی نمکیات کے نشان سے پیدا شدہ ملائمت یا نرمی (اسے malacosteon بھی کہتے ہیں)؛ ہڈیوں کا نرم پڑ جانا ؛ زخاوتِ عظام۔

Osteomancy : (n) عظمی تفاءُل؛ استخوانی تفاءُل؛ ہڈیوں سے فال لینا۔

Osteomatoid : (a) عظمی رسولی یا استخوانی ٹیومر کے مشابہ۔

Osteomatous : (a) عظمی رسولی کا یا اس سے متعلق۔

Osteomatric : (a) پیمائش استخواں سے متعلق۔

Osteometry : (n) پیمائش استخواں؛ ہڈیوں کی پیمائش؛ پیمائش عظام؛ خصوصاً بشر پیمائی کا وہ حصہ جو مختلف ہڈیوں کے تناسب سے تعلق رکھتا ھے۔

Osteomyelitis : (n) [ Gr. 'myelos. '] ہڈی کے گودے کا ورم؛ ورم مغز استخواں ؛ ورم نخاع العظم۔

Tubercular osteomyelitis : (n) (مرضیات)سِلّی عظمی؛ ہڈیوں کی ٹی بی؛ بون ٹی بی ۔

Osteopath : (n) بے آلات کے کام کرنے والا جرّاح ؛ مالشی جرّاح ؛ عظم بند ؛ جا انداز۔

Osteopathic : (a) مالشی جراحی سے متعلق؛ عظم بندی سے متعلق۔

Osteopathically : (adv.) مالشی جراحی کے ذریعہ؛ مالشی جراحی کے طریقے سے۔

Osteopathist : (n) دستی جراحی یا مالشی علاج میں یقین رکھنے والا؛ دستی جرّاحی کرنے والا؛ دستی جرّاح؛ مالشی جرّاح؛ عظم بند؛ جا انداز۔

Osteopathy : (n) (۱) ہڈیوں کی بیماری؛ مرض استخواں ؛ استخوانی عارضہ ۔(۲) مرض اور اس کے طریقۂ علاج کا ایک نظریہ جس کے مطابق ڈھانچے کی بدہیئتی اور اس کے نتیجے میں اس سے ملحق اعصاب اور خون کی نالیوں میں خلل واقع ہونا بیشتر بیماریوں کا سبب ہوتا ھے؛ اس نظریے پر مبنی طریقۂ علاج ؛ بے آلات کی جرّاحی؛ مالشی علاج ؛ عظم بندی ؛ جا اندازی۔

Osteopetrosis: (n) (۱) ہڈیوں کا غیر معمولی طورپر سخت اور موٹا ہو جانا۔ (۲) ایک نسل یا حوادثی نقص جس میں ہڈیاں سخت اور موٹی ہو جاتی ہیں؛ تحجّر عظام؛ مرمری ہڈیاں۔ (۳) خرگوشوں کی ایک ایسی ہی بیماری جس میں اس کے ڈھانچے کے بعض حصے غیر معمولی طورپر بڑھ جاتے ہیں۔ (۴) مرغیوں کی ایک بیماری جس میں ان کے پاؤں کی ہڈی غیرمعمولی طور پر لمبی ہو جاتی ھے۔

Osteophagia : (n) چرندوں (مویشیوں) کا ہڈی چبانا یا کھانا؛ عظم خوری (جسم میں فاسفورس کی کمی کو پورا کرنے کے لئے)۔

Osteophyte : (n) [Gr. 'phyton. '] ہڈی کا زیادہ بڑھ جانا؛ عظمی زائدہ؛ ہڈی کا ابھار۔

Osteophytic : (a) عظمی زائدے سے متعلق؛ ہڈی کے غیر معمولی ابھار سے متعلق۔

Osteoplastic : (a) (جرّاحی ) عظمی پیوندی ؛ عظمی ترقیعی ؛ عظم پیوندی سے متعلق۔

Osteoplastic trap : (n) دامنِ عظمی ترقیعی۔

Osteoplasty : (n) [Gr. 'plastos. '] کسی خالی جگہ کو پر کرنے کے لئے وہاں ( دوسری جگہ سے لے کر) ہڈی کا کوئی ٹکڑا لگانا؛ عظم پیوندی۔

Osteosarcoma : (n) [f. 'Osteo- + sarcoma. ] (۱) ہڈی میں گوشتین ابھار؛ عظمی دمبل لحمی؛ سرطان استخواں کی ایک نوع ہڈی کی ایک بیماری جس میں ہڈی کے اندر گوشت، غضروف یا مغز کی غیر معمولی بالیدگی ہو جاتی ھے۔ (۲) عظمی دنبل لحمی جو تغیر طبیعی سے ہڈی میں بدل جاتا ھے۔

Osteosclerosis : (n) [Gr. 'Oklerosis. '] ہڈی کا سخت ہوجانا؛ تصلب العظام۔

Osteotome : (n) (جراحی) ہڈی کاٹنے کی آری؛ ہڈی تراشنے کا آلہ : عظم تراش؛ عظم بر۔

Osteotomy : (n) (۱) (تشریح) تشریح العظام؛ تجزیۂ استخواں؛ ہڈیوں کی چیر پھاڑ۔ (۲) (جراحی) کسی نقص کو دور کرنے کی غرض سے ہڈی کو کاٹنا؛ عظم تراشی؛ قطع عظم : عظم براری۔

Osteria : (n) [It. f. 'Oste.'] (اٹلی میں یا اطالوی زبان بولنے والے کسی ملک میں) سرائے۔

Ostiarius/Ostiary : (n) [ L. 'Ostiarius' , f. astium. '] (کلیسائی) گرجا کا دربان؛ کلیسا کے دروازے کا محافظ؛ رومی کلیسا کے ادنیٰ مدارج میں سب سے نچلا درجہ۔

Ostinato : (n) [ It. ] (موسیقی) ایک نغمہ جو کسی موسیقی یا اس کے کسی حصے میں بار بار دہرایا جاتا ھے؛ جاری نغمہ۔

Ostiolate : (a) (نباتیات) دہانچہ دار۔

Ostiole : (n) [ L. 'Ostiolum' , dim. of 'Ostium. '] دیکھو Osteole

Ostiolum : (n) دیکھو Ostiole

Ostitis : (n) دیکھو Osteitis

Ostium : (n) [ L. ] (۱) (تشریح) جسم حیوانی میں دل ، دماغ کے جوفوں، پھیپھڑوں کی شریانوں، فلاپن ٹیوب، پیشاب کے راستے وغیرہ کا سوراخ یا دہانہ۔ (۲)(حیوانیات) دہانۂ اسفنج ۔ (۳) (جغرافیہ) دہانۂ دریا۔

Ostler : (n) [ var. sp. of Hostler. ] سرائے کے اصطبل کا محافظ؛ سائیس : نفر (نیز توصیفاً مثلاً Ostler-boy)۔

Ostleress : (n) سرائے کے اصطبل کی محافظ عورت؛ سائیسہ۔

Osterie/-rye : (n) Hostelryکی متروک شکل۔

Ostmen : (n) [ ON. 'Austmenn' , pl. of 'Austmaor. '] آئرلینڈ اور آئس لینڈ میں ڈنمارک اور ناروے کے حملہ آوروں اور وہاں آکر بس جانے والوں کو کہتے ہیں۔

Ostosis : (n) تعظّم؛ عظم سازی۔

Ostracea : (n) [ mod. L. ] (حیوانیات) جنس محار۔

Ostracean : (a) [ f.mod. L. 'Ostracea. '] Ostraceaخاندان کی؛ کستورا مچھلی کے خاندان کی۔

Ostrcean : (n) محار؛ کستورا مچھلی؛ ایک قسم کا صدفہ جو کھایا جاتا ھے۔

Ostraceous : (a) محاری؛کستورا مچھلی کا یا اس سے متعلق : کستورا مچھلی کی نوعیت کا۔

Ostracion : (n) [ Gr. 'Ostrakion. '] مچھلیوں کی ایک نوع جن کے جسم شش پہلو پلیٹوں سے ڈھکے ہوتے ہیں؛ جو ہڈی کی طرح سخت ہوتی ہیں؛ صندوق ماہی۔

Ostracism : (n) [mod. L. 'Ostracismus. '] (۱) ایتھنز وغیرہ میں عارضی جلاوطنی کا ایک قاعدہ جس کے ذریعہ کسی ایسے شخص کو جو عوام میں بہت زیادہ مقبول ہوتا تھا دس (بعد میں پانچ) سال کے لئے جلاوطنی یا شہر بدر کردیا جاتا تھا؛ یہ کام استصواب رائے کے ذریعہ کیا جاتا تھا جس میں اس شخص کا نام ٹھیکروں پر لکھا ہوتا تھا؛ عارضی جلاوطنی؛ شہر بدری؛ اخراج (برادری سے)؛ (سماجیات) جلاوطنی۔ (۲) (مجازاً) معاشرتی مقاطعہ : (سماجیات) سماجی بائیکاٹ ۔ (۳)حقوق سے محرومی؛ محرومی از حقوق۔

Ostracite : (n) [ L. 'Ostracites. '] متحجرکستورا؛ متحجر محار؛ کستورا قسم کے کسی صدفے کا متحجر خول۔

Ostracize : (v) [ Gr. 'Ostrakizein. '] (۱) (یونانی تاریخ) ٹھیکروں والی ووٹنگ کے ذریعہ جلاوطنی کرنا(دیکھئے Ostracism) : (مجلس عامہ کے حکم سے پانچ یا دس سال کے لئے) جلاوطن کرنا؛شہر بدر کرنا؛ خارج البلد کرنا۔ (۲) (مجازاً) برادری سے خارج کرنا؛ حقہ پانی بند کرنا؛ عام حقوق سے محروم کرنا؛ میل جول ترک کردینا؛ بائیکاٹ کرنا۔

Ostraco - : (comb.) [ G.r 'Ostrakon. '] جزو ترکیبی بمعنی سخت خول گھونگا ، صدف، قشر ۔

Ostracoda : (n) قشریوں کی ایک جنس۔

Ostracodal : (a) Ostracoda جنس کے قشریوں کا یا ان سے متعلق۔

Ostracode : (a) [ Gr. 'Ostrakwdus. '] Ostracoda جنس کا۔

Ostracode : (n) Ostracodaجنس کا قشریہ؛ کستورا مچھلی سے مشابہ جنس کا ایک قشریہ : کستورا قشریہ۔

Ostracoderm : (a) [ Gr. 'Ostrakodermos. '] جس کا خول یا خارجی ڈھانچہ ہڈی جیسا سخت ہو ؛ سخت کھال والا ؛ استخواں پوست : عظم پوست؛ صدف پوست۔

Ostracoderm : (n) استخوان مچھلی؛ صدفہ نما یا صدف پوست مچھلی؛ صدفی مچھلی۔

Ostracodermal/ -mous : (a) صدفی مچھلی کا یا اس سے متعلق۔

Ostracodous : (a) دیکھو Ostracodal

Ostracon/Ostrakon : (n) [ Gr. 'Ostrakon. '] چونا پتھر یا مٹی کا منقش ٹکڑا (جیسا کہ بالائی مصر (وادئ نیل) میں پایا جاتا ھے)۔

Ostrea : (n) [ L. ] (حیوانیات) جنس فحار؛ کستورا مچھلی کی ایک جنس جو انڈوں کو ان کی ابتدائی نشو و نما کے دوران اپنے گلپھڑوں میں رکھتی ھے۔

Ostreaceous : (a) [ L. 'Ostrea+ -Aceous. '] کستورا مچھلی یا اس کے خول کی نوعیت کا؛ محاری؛ کستورا جیسا۔

Ostreger/Ostringer : (n) Goshawk (ایک قسم کا بڑا باز جس کے بازو چھوٹے ہوتے ہیں) کا رکھنے والا یا محافظ۔

Ostrei-/Ostreo - : (comb.) [L. ostrea , ostreum . ] جزو ترکیبی بمعنی کستورا مچھلی فحار۔

Ostreicultural : (a) محار پروری کا؛ محار پروری سے متعلق۔

Ostreiculture : (n) محار پروری؛ صدف پروری۔

Ostreiculturist : (n) محار پرور؛ ماہر محار پروری۔

Ostreiform : (a) محار شکل؛ محار نما؛ کستورا مچھلی کی شکل کا؛ صدف نما۔

Ostreoculture : (n) دیکھو Ostreiculture

Ostreophage/Ostreophagist : (n) محار خور؛ کستورا مچھلی کھانے والا یا اسی پر بسر کرنے والا۔

Ostreophagous : (a) محار خور؛ صدف خور؛ کستورا مچھلی کھانے والا۔

Ostreophagy : (n) محار خوری۔

Ostarich : (n & a) [ ME. 'Ostrice, -iche, -ige. ' ] (۱) عرب وافریقہ کے مسطح ریگستانوں میں رہنے والا سب سے بڑا پرندہ؛ نعامہ (جمع نعام)؛ شتر مرغ؛ سنگ خوار۔ (۲) ایک ایسا ہی امریکی پرند؛ امریکی شترمرغ۔ (۳) (بطور صفت) شترمرغ کا یا اس سے متعلق؛ شترمرغ جیسا۔

Ostrich-belief : (n) خدع نفس؛ خود فریبی۔

Ostrich-farm : (n) (پروں کے لئے) شترمرغ کی پرورش گاہ؛ شترمرغ کا فارم۔

Ostrich-farming : (n) پرورش نعام؛ شتر مرغوں کی پرورش اور افزائش نسل۔

Ostrich-feather : (n) شترمرغ کا پر (خصوصاً بازو یا دم کا لمبا پر) جسے آرائش کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

Ostrich-fern : (n) فرن کی ایک قسم۔

Ostrich-plume : (n) (۱) شتر مرغ کا پر یا اس کے دو تین پروں کا گچھا۔ (۲) (توصیفاً) گلِ داؤدی کی ایک قسم پر اطلاق ہوتا ھے۔

Ostrich-tip : (n) شتر مرغ کے پر کا سرا یا نوک؛ نوکِ پر۔

Ostriculture : (n) دیکھو Ostreiculture

Ostrigonum : (n) (تشریح) عظم مثلث۔

Ostringer : (n) دیکھو Ostreger

Ostrogoth : (n) [ LL. 'pl. 'Ostrogothi. '] ٹیوٹونک نسل کے المانوی جنھوں نے اٹلی کو فتح کیا تھا اور ۴۹۳ء میں تھیوڈورک (Theodoric) کے تحت ایک حکومت قائم کی تھی جو ۵۵۵ء تک رہی؛ مشرقی المانوی قوم کا کوئی فرد۔

Ostrogothian/ -thic : (a) مشرقی المانوی؛ مشرقی المانوی سے متعلق۔

-ot : (suffix) لاحقہ جو پہلے تصغیر کے لئے آتا تھا اب کوئی تخصیص نہیں، اسماء میں آتا ھے۔

-ot : (suffix. ) لاحقہ جو قدیم یونانی ناموں میں نسبت مقامی کے لئے آتا تھا؛ جیسے Epirus سے Epirot (بمعنی Epirus کا)، دیگر یونانی الاصل اسماء میں بھی آتا ھے مثلاً Zealot, Patriot, idiot وغیرہ۔

Otacoustic/Otacousticon : (n) [ Gr. 'Ot + akoustikos. ] (۱) آلہ سماعت۔ (۲) (بطور صفت) ممد سماعت۔

Otaheite apple : (n) (۱) سیب ملایا؛ جاوا کا مقامی سیب۔ (۲) آئس لینڈ کی ایک سوسائٹی کا نام۔

Otalgia : (n) [ Gr. 'Otalgia. '] کان کا درد؛ وجع الأذن۔

Otalgic : (a) کان کے درد کا یا اس کے متعلق؛ کان کے درد میں مبتلا۔

Otary : (n) [ mod. L. 'Otaria. '] (حیوانیات) گوشدار عجل البحر۔

O. T. C. : (۱) آفیسرز ٹریننگ کور پس کا مخفف۔ (۲) افسرانہ قواعد آموز فوج۔

-Ote : (suffix) OT2 -کی دوسری شکل مثلاً Candiote (بمعنی Candia کا باشندہ)۔

Otheoscope : (n) [ Gr. 'Othein' + scope . ] کسی خالی برتن میں روشنی یا دیگر تجلیات کے دباؤ کو ظاہر کرنے والا آلہ؛ Radiometer کی دوسری شکل جسے ڈبلیو کروکس نے ایجاد کیا تھا؛ اس کی سیاہ مسطح ساکن ہوتی ھے اور سرد سطح متحرک۔

Other : (a) [ OE. 'Oper. '] (۱) دوسرا؛ دیگر؛ اور؛ غیر۔ (۱) (جمع اسما کے ساتھ) بقیہ؛ باقی۔ (۲) مزید؛ اور بھی؛ اس کے علاوہ : اضافی۔ (۳) (قسم یا کیفیت میں) مختلف : جدا؛ الگ؛ متفاوت۔

On the other hand : دوسری طرف؛ دوسری جانب۔

Such other (s) : ایسے ہی دوسرے۔

The other day : ایک دو دن پہلے؛ حال فی الحال؛ تھوڑا پہلے۔

The other night : ایک دو شب پہلے؛ حال فی الحال۔

The other week : ایک دو ہفتہ قبل؛ تھوڑا دن پہلے؛ چند روز قبل۔

Other . (n & pron.) (۱) (The کے ساتھ) دو میں سے ایک؛ دوسرا شخص۔ (۲) (جمع) بقیہ لوگ یا چیزیں؛ دوسرے لوگ؛ دوسری چیزیں (اسی قبیل کی)؛ اور لوگ، بعض دوسری چیزیں؛ کوئی دوسری چیز؛ کوئی بھی شے۔ (۳) (واحد) دوسرا؛ کوئی دوسرا؛ کوئی بھی۔(۳) ہر دوسرا؛ ہر ایک دوسرا۔

Each other : باہم؛ ایک دوسرے کو؛ آپس میں ایک دوسرے کو، کے ، کی۔

Other : (n) (فلسفہ) جزو ثانی؛ جزو مقابل؛ جزو تکمیل؛ نصف ثانی جیسے ego non-ego کا جزو ثانی یا جزوتکمیلی ھے۔

Other (adv.) جداگانہ طور پر؛ دوسرے طور پر؛ دوسرے طریقے سے؛ بہ انداز جدا گانہ؛ بہ طور دیگر۔

Other some : (a) بعض دیگر؛ بعضے دیگر۔

Other some : (Pron.) بعض دوسرے۔

Other-while/Otherwhile : (adv.) (۱) (بول چال) کبھی کبھی؛ اکثر؛ بعض اوقات؛ گاہ بگاہ موقع بہ موقع؛ اکثر اوقات۔ (۲) کبھی اور؛ پھر کبھی؛ کسی دوسرے وقت یا موقع پر۔

Other world/Other-world : (n) (۱) عالم آخرت؛ عقبٰی۔ (۲) عالم ارواح؛ عالم برزخ؛ عالم بالا۔ (۳) عالم خیال؛ عالم مثال؛ عالم شعر؛ شعر کی دنیا؛ عالم رومان۔

Other world : (a) آسمانی ؛ اخروی؛ غیر ارضی؛ عالم ارواح کا؛ خیالی۔

Other-worldliness : (n) آخرت پرستی؛ خیال عاقبت؛ عاقبت پرستی؛ (خصوصاً) تیاگ؛ جوگ؛ رہبانیت؛ خود غرض روحانیت ؛ مریض یا مرتاض روحانیت۔

Other-wordly : (a) آخرت کا؛ آخرت پرست؛ آخرت پرساتانہ ؛ عالم خیال کا ؛خیالی؛ خیال پرست۔

Othergates : (adv.) (بول چال) بہ انداز دیگر؛ دوسرے طور پر؛ دوسرے طریقے سے۔

Otherguess : (a) (روز مرہ) دوسری قسم کا؛ مختلف ؛ بالکل مختلف ؛ متبائن : مختلف یا جداگانہ وضع کا۔

Otherness : (n) (۱) دوئی ؛ دوجاپن ؛ فرق ؛ اختلاف ؛ غیر یت ۔ (۲) غیرشے ؛ مدرک۔

Otherthings being equal : (۱) اگر یہی صورت رھے یا رھی۔ (۲) اگر اور سب پہلو برابر ھوں۔

Otherways : (adv.) (۱) دوسرے انداز میں؛ مختلف طریقے سے ؛ مختلف طور پر؛ جدا گانہ (Than کے ساتھ)۔ (۲) دوسری حالت میں ؛ بہ شکل دیگر؛ بہ صورت دیگر؛ بہ حالت دیگر ؛ بہ لحاظ دیگر ؛ اور باتوں کے لحاظ سے۔ (۳) کے برعکس؛ کے بالمقابل ؛ ورنہ ؛ نہیں تو۔

Otherwhence : (adv.) کہیں اور سے۔

Otherwhere : (adv.) کہیں اور ؛ کہیں دوسری جگہ؛ کہیں بھی؛ کسی دوسرے مقام پر۔

Some other where : (quasi-n) کوئی دوسری جگہ؛ کہیں اور ؛ کوئی مقام۔

Otherwhiles : (adv.) پھر کبھی؛ کبھی اور؛ کسی دوسرے موقع پر۔

Otherwise : (adv.) دیکھو Otherways

Otherwise : (phr.) به انداز دیگر: دوسرے طور پر: دوسرے طریقے سے: دوسرے انداز میں: ممتاز ہوکر.

And otherwise/ Otherwise : اور بالمقابل یا برخلاف: بالمقابل یا برعکس.

Otherwise : (a) (۱) (بطور صفت) مختلف. (۲) (اس) کے سوا اور کیا: بجز اس کے کیا.

Otherwise minded : (a) اور خیال کا: مختلف الخیال: رائے عامہ سے مختلف خیال رکھنے والا.

Othman : (۱)عثمان اول کی ۱۳۰۰ء میں قائم کردہ ترکی سلطنت سے متعلق. (۲) عثمانی : سلطنت عثمانی کا.

Otic : (a) [Gr. 'Otikos.'] (تشریح، مرضیات) اُذنی: گوشی: کان کا: کان سے متعلق.

-otic : (compound suffix) لاحقہ جو اسماء صفات کے آخر میں آتا ھے اور حسب ذیل معنی دیتا ھے. (۱) مبتلا (کسی مرض میں) ؛ مریض (کسی خاص بیماری کا) جیسے (neurotic)- (۲) (کوئی حالت) پیدا کرنے والی (جیسے hypnotic)- (۳) مشابہ (جیسے narcotic)-

Otic ganglion : (n) (تشریح) عقدۂ اُذنی.

Otiose : (a) [L. 'Otiosus', f. 'Otium.'] (۱) بے کار: خالی: بے شغل: کاہل. (۲) بے سود: لاحاصل: رائیگاں. (۳) بے ضرورت: بے مصرف.

Otiosely : (adv.) بے کار: بے ضرورت: بغیر کسی مصرف کے.

Otioseness : (n) بے کار ہونا: بے ضرورت ہونا: بے مصرف ہونا.

Otiosity : (n) بے شغلی: بے کاری: کاہلی: بے سود یا لاحصل ہونے کی حالت: بے ضرورت یا بے مصرف.

Otitic : (n) [f. nex.] ورم گوش یا سوزش گوش سے متعلق : ورم گوش میں مبتلا.

Otitis : (n) [mod. L.] (مرضیات) ورم گوش : ورم اُذن : کان کی سوزش : سوزش گوش : آماس گوش.

Otitis externa : (n) ورم بر اُذن: ورم درگوش: کان کے اوپر ورم.

Otitis media : (n) ورم در اُذن: ورم درگوش: کان کے اندر ورم.

Otium : (n) [L.] بے شغلی: آرام.

Otium cum dignitate : بے شغلی مگر باوقار: باوقار شغلی.

Oto - : (comb.) [Gr. 'Oto-.'] طبی اور دیگر سائنسی اصطلاحات میں مستعمل جزو ترکیبی بمعنی، کان، اُذن.

Otoconia : (n) [Gr. 'konia.'] اندرونی کان کا سفید بھربھرا سفوف جو جمع ہوکر پتھر جیسا بن جاتا ھے: (تشریح) حجرات.

Otoconite : (n) (تشریح، عضویات) حجرِ گوش: حجرہ: حساۃ الأذن: ریڑھ دار اور بعض بے ریڑھ والے جانوروں کے اندرونی کان میں پائی جانے والی چنیلی شے.

Otocranne : (n) [Gr. 'Kranion.'] سمعی غلاف: کنپٹی کی ہڈی کا وہ حصہ جو عضوسماعت کو گھیرے ہوئے ہوتا ھے.

Otocranial/Otocranic : (a) سمعی غلاف کا: سمعی غلاف سے متعلق.

Otocyst : (n) (تشریح، حیوانیات) سمعی انبان : سمعی کیسہ: عضو سماعت (بعض بے ریڑھ حیوانیات میں).

Otocystic : (a) سمعی کیسہ یا عضوسماعت سے متعلق.

Otolaryngology : (n) علم طب کی وہ شاخ جو کان اور گلے (حجرہ) سے متعلق ھے: علم گوش حنجرہ : گوش حنجریات: اُذن حنجریات.

Otolite: (n) دیکھو Otoconite

Otolith : (n) دیکھو Otoconite

Otolithic/Otolitic : (a) حجر گوش کا یا اس سے متعلق: حَساۃ الاذُنی.

Otological : (a) اذنیاتی: علم گوش یا علم امراض گوش سے متعلق: علم گوش کا.

Otologist : (n) ماہرِ امراض گوش: معالج گوش: ماہر اُذنیات: اذنیات داں: عالمِ اذنیات.

Otology : (n) (۱) اذنیات: علم گوش. (۲)علم امراض گوش. (۳)علم گوش یا علم امراض گوش پر مشتمل کتابچہ یا رسالہ.

Otorhinolaryngology : (n) طب کی وہ شاخ جو کان، ناک اور گلے (حنجرہ) سے متعلق ھے: ناک، کان اور گلے کا علم: علم امراض کان، ناک و گلا: اُذن حنجریات.

Otorrhoea : (n) [Gr. 'Oria.'] سیلان الاذُن: کان بہنا.

Otosclerosis : (n) تصلّب اُذن؛ صلابت کان۔

Otoscope : (n) (۱) آلۂ سماع الاذن؛ اسٹیتھسکوپ کی ایک مخصوص شکل جس سے کان کے اندر کی آواز سنی جاتی ھے؛ آلۂ گوش۔ (۲) (آلۂ) گوش بین؛ کان کے اندر دیکھنے کا آلہ؛ مراۃ الاُذن۔

Otoscopic : (a) آلۂ سماع الاذن یا آلۂ گوش کا؛ آلۂ گوش بیں سے متعلق؛ ان آلات کی مدد سے گوش بینی یا آوازِگوش سننے سے متعلق۔

Otoscopy : (n) گوش بینی؛ معائنۂ گوش؛ آلۂ گوش یا آلۂ گوش بیں کے ذریعہ کان کے اندر کی آواز سننے یا کان کے اندر دیکھنے کا عمل۔

Otosteal : (a) [ Gr. 'Osteon. '] کان کی چھوٹی ہڈی سے متعلق۔

Ottar : (n) Attar, Otto کا متبادل۔

Ottava : (n) [ It. ] (۱) (موسیقی) (عموماً مخفف Octave(8va (وہ سر جس کا ارتعاش کسی خاص سر کا دگنا یا آدھا ہو اور وہ سرگم میں اس سے آٹھ در جے اونچا یا نیچا ہو)۔ (۲) دیکھو Ottava rima -

Ottava rima : (n) آٹھ، گیارہ، ہجائی مصرعوں کا اطالوی بند؛ ہشت مصرعی بند؛ جس کے قوافی اب اب اب دو ھوتے ہیں۔ (انگریزی میں) آٹھ دس ہجائی مصرعوں کا بند۔

Otter : (n) [OE. 'Otr , ot(t)or .'] (۱) اود بلاؤ ؛ ایک سموردار ؛ گوشت خور، دودھ پلا نے والا حیوان جو مچھلیاں کھاتا ھے او ر جس کے پاؤں مچھلی کے پر جیسے ، نیچے جُڑے ھوئے اورلمبی چپٹی دم ھوتی ھے جس سے وہ پانی میں انتہائی تیزی سے تیرتا اور مڑ سکتا ھے؛ اس کی دوسری انواع۔ (۲) اودبلاؤ کی سمور۔ (۳) ماہی گیری کا ایک خاص قسم کا اوزار یا سازو سامان : رسا چرخی؛ جر ثقیل۔ (۴) (فوج) پیراوین؛ چھتر پرہ : اوٹر۔

American Otter / Sea - : (n) امریکی اود بلاؤ جو شمالی بحر الکاہل کے امریکی ساحلوں پر رہتا ھے۔

Otter : (v) اودبلاؤ کا شکار کرنا؛ رسا چرخی کے ذریعہ مچھلیوں کاشکار کرنا۔

Otter : (n) Otto, Attar کا متبادل۔

Otter-dog/ -hound : (n) اودبلاؤ کے شکار کا کتا ؛ ایک خاص نسل کا کتا جس سے اودبلاؤ کا شکار کیا جاتا ھے۔

Otter-shell : (n) Lutraria جنس کا دو کھل مندن والا صدفہ۔

Otter-spear : (n) اودبلاؤ کے شکار کا برچھا۔

Otto : (n) [ Pers. 'Attar. ' ] عطر؛ عطر گلاب۔

Otto cycle : (n) (مرقیات، انجینیئرنگ) آٹو چکر؛ آٹو دور۔

Ottoman : (a) [ f. Arab . ] دیکھو Osmanli

Ottoman : (n) دیکھو Othman

Ottoman : (n) [ Fr. 'Ottomane. '] (۱) گدی دار چھوٹی چوکی : گدی دار نشست . (۲) ایک قسم کا ریشمی یا ریشمی اونی کپڑا .

Ottoman porte : (n) ترکی کے سلطان اول کی عدالت یا شاہی قلعہ؛ قصر شاہی؛ترکی سلطنت ( اسے porteیا Sublime Porte بھی کہتے ہیں)۔

Ottomanic : (a) عثمانی؛ عثمانی سلطنت کا؛ ترکی۔

Ottomanic : (n) عثمانی خاندان کا کوئی فرد؛ عثمانی ترک؛ عثمانی۔

Ottorelite : (n) [ f. 'Ottrez. '] (معدنیات) الومنیم، لوھے اور میگنیز کا آبدار سلیکیٹ جو سیاہ بلوریں پرتوں میں پایا جاتا ھے۔

Ouabain/Wabain : (n) Ouabaioپودے سے حاصل ھونے والاگلوکوسائڈ (زہر)$(C_{13} H_{48} O_{12})$-

Ouabaio/Wabaio : (n) Acocanthera Schimpin نامی پودے کا سومالی نام جس کا عرق تیروں کو زہریلا کرنے میں استعمال ھوتا ھے۔

Ouakari : (n) [ Tupi. ] Wakari کا متبادل؛ جنوبی امریکا کا بندر۔

Oubliette : (n) [ Fr. ] قید خانہ جس میں داخلہ صرف چور دروازے سے ھو؛ (قانون) چور کوٹھری؛ کال کوٹھری۔

Ouch : (n) [ ME. 'Ouche. '] (۱) جڑاؤپن کا کانٹا؛ (اکثر جواہرات کے ساتھ) سنجاق جواہر؛ جڑاؤ نکلس، کنگن ، پہنچی، بازو بند وغیرہ : پن یا کانٹا جو بطور زیور پہنا جائے۔ (۲) نگینے کاگھر؛ خانۂ نگیں (طلائی یا نقرئی)۔

Ouch : (v) جڑاؤپن یا کانٹا لگانا؛ جڑاؤنکلس، کنگن وغیرہ پہننا۔

Ought : (n & adv.) (۱) خواہ کوئی چیز : کوئی شے : کوئی بات۔ (۲) کسی حد تک؛ بہر طور؛ ہر لحاظ سے؛ بالکل۔

**Ought : (n)** وہ جس کے لئے فعل ought استعمال کیا گیا ہو؛ فرض؛ ذمہ داری؛ بار؛ امر واجب؛ اخلاقی یا قانونی پابندی۔

**Ought : (n)** (جاہلانہ) صفر؛ بندی؛ زیرو۔

**Ought : (v)** [ OE. 'ahte. '] چاہئیے؛ لازم ہے؛ ضروری ہے؛ مناسب ہے؛ اغلب ہے ؛ ذمہ داری ہے؛ فرض ہے۔

He said you ought : اس نے کہا یہ تمہارا فرض ہے؛ اس نے کہا : یہ تمہاری ذمہ داری ہے۔

You ought to have known : تمہیں یہ جانناچاہئیے؛ یہ جاننا تمہیں لازم ہے؛ یہ جاننا تمہارا فرض ہے : تمہیں ضرور جاننا چاہئیے ۔

**Oughtness : (n)** تلازمہ : اخلاقی پابندی : وجوب ۔

**Ouija : (n)** [Fr. 'Oui' + G. 'Ja.' ] روحانی مجالس یا مجالس مراقبہ میں الہامات یا پیغامات حاصل کرنے والے خود نویس آلے (Planchette) کے ساتھ استعمال ہونے والی تختی؛ ویجا۔

**Ouistiti : (n)** Wistitiکا متبادل؛ جنوبی امریکا کا بندر۔

**Ounce : (n)** [ ME. 'Unce. '] (۱) اونس (وزن کا پیمانہ ۱/۲ اور ۲/۳ چھٹانک کے درمیان)۔ (۲) (قیمتی چیزوں کی تول میں) ۱/۱۲ پونڈ۔ (۳) (معمولی چیزوں کی تول میں) ۱/۱۶ پونڈ۔ (۴) تھوڑی مقدار؛ ذرا سی مقدار۔ (۵) (مجازاً) ہلکی چیز؛ سبک چیز؛ بے وزن چیز۔ (۶) Onza اسپین اور سسلی کا ایک سکہ۔ (۷) (بطور صفت) ایک اونس وزن کا؛ (مرکب حالت میں) اتنے اونس وزن کا۔

Avoirdupois ounce : (n) معمولی چیزوں کا ایک اونس وزن ۴۳۷.۵ گرین کے برابر ہوتا ہے اور ۱۶ ڈرام میں تقسیم کیا جاتا ہے۔

Fluid ounce : (n) سیال چیزوں کا پیمانہ یا سمائی کا پیمائی جس میں تقطیر شدہ پانی ۶۲ ڈگری فارن ہائٹ پر ایک Avoird. ounce ہوتا ہے۔

Troy ounce : (n) قیمتی چیزوں کے وزن کا پیمانہ جو ۴۸۰ گرین کا ہوتا ہے اور بیس پینی (= ۲۴ رتی ۲۴ گرین) میں منقسم ہوتا ہے۔

**Ounce : (n)** [ OFr. 'Once. '] (۱) بن بلاؤ؛ سیاہ گوش؛ بلی کی نسل کا جنگلی جانور۔ (۲)(حیوانیات) یُوز؛ تیندوا؛ پہاڑی چیتا۔

**Ouph/ Ouphe : (a)** [ Var. of Auf(e) , oaf. ] دیکھو Aufe

**Our : (a)** [OE. 'Ure. ' ] ہمارا؛ ہماری؛ ہمارے۔

**-our : (suffix)** لاحقہ Or کی قدیم شکل۔

**Our Father : (n)** مقدس باپ؛ خداوند تعالٰی۔

**Our lady : (n)** مریم عذرا۔

**Our Saviour : (n)** ہمارے نجات دہندہ؛ حضرت مسیح۔

**Ourali :** Wourali کا متبادل۔

**Ourang/-outang/-utang :** Orang-outang کی دوسری شکلیں۔

**Ourano - :** دیکھو Urano

**Ourn :** دیکھو Our

**Ours : (Pron. & Pred. a)** دیکھو Our

**Ourself/Ourselves : (Pron.)** (۱) ہم خود؛ ہم بذات خاص۔ (۲) اپنے آپ کو؛ خود کو (جب weبادشاہ کے لئے آئے تو واحد کا صیغہ استعمال ہوتا ہے اور جب اخبار کے ایڈیٹر یا مصنف کے لئے آتا ہے تو واحد اور جمع دونوں استعمال ہو سکتے ہیں )۔

**-ous : (suffix)** [ L. - 'Osus. '] (۱) (لاحقہ)لاطینی صفات کو انگریزی شکل میں ڈھالنے کے لئے آتا ہے۔ (۲) ان مرکبات کے ناموں میں آتا ہے جن میںکوئی جزو بہت زیادہ مقدار میں ہو جیسے Chlorous acid (کلورس ایسڈ) یعنی تیزاب جس میں کلورین بہت زیادہ مقدار میں ہوتا ہے۔

**Ousel : (n)** Ouzel کا متبادل۔

**Oust : (v)** [ AFr. 'Ouster. '] (۱) (قانون) نکال دینا؛ بے دخل کردینا؛ کسی مادی (جائداد وغیرہ) یا غیرمادی (حقوق وغیرہ) میراث سے محروم کردینا؛ چھین لینا۔ (۲) خارج کردینا؛ ہٹا دینا؛ روک لینا؛ مستثنیٰ کردینا ؛ باہر کردینا (کسی مقام، جماعت یا حق سے) نکال دینا؛ کسی کو نکال کر اس کی جگہ لے لینا۔ (۳) (کسی مقام یا عہدے سے ) معزول کر دینا ؛ ہٹا دینا : نکال دینا ( from , of کے ساتھ )۔ (۴) (کسی چیز کو) استعمال یا فیشن سے ہٹا دینا؛ ترک کردینا۔

**Ouster : (n)** اخراج؛ بے دخلی؛ کسی مادی یا غیر مادی میراث سے محروم؛نا جائز بے دخلی۔

Ouster-le-main : (n) [ AFr. 'Ouster la main. '] (۱) (جاگیر دارانہ قانون) دخل نامہ (حکم نا مہ' دخل دہانی (اس زمین پر جو شاہ کے قبضے میں تھی مگر عدالت نے مدعی کی اس دلیل پر کہ بادشاہ کو اس پر قابض رہنے کا کوئی حق نہیں ھے ، اپنا فیصلہ مدعی کی دخل دہانی کے حق میں دیا ہو): فیصلہ یا رٹ جو ایسی دخل دہانی کی منظوری دیتا ہو۔ (۲) ولی کے ہاتھ سے اس بچے کے حق میں، جواب بالغ ہو چکا ہو اراضیات کی واگذاشت۔

Out : (n) (۱) Outside کا مخفف ۔ (۲)(جمع)معزول شدہ پارٹی: برطرف شدہ جماعت ( Insکی ضد)۔ (۳) (جمع) (کھیل میں) جماعت جو نہیں کھیل رہی ہو: (کرکٹ) آؤٹ ؛ نیز Rugby فٹ بال میں دونوں جانب کے وہ کھلاڑی جو چھینا جھپٹی میں شریک نہ ہوں۔ (۴) (روز مرہ) سیاحت: سیر سپاٹا: مٹر گشت: واپسی کی نیت سے سفر۔ (۵) وہ لوگ جو مستقل طور پرکارخانہ میں آتے اور جاتے رہتے ہیں (outs and ins)- (٦) (طباعت) اخراج: حك: فرو گذاشت:چُوك۔ (۷) (جمع) ادا شدہ رقم۔ (۸) (امریکا) عیب: نقص۔ (۹) (امریکا) اختلا ف: ان بن: نزاع : عدم اتفاق: عدم مطابقت۔ (۱۰) راہ نجات: بچ نکلنے کا راستہ۔

At outs : (امریکا) مختلف: متناقض: متنازع۔

Out : (a) [ Out, Adv. used attrib. ] (۱) خارجی: باہری: بیرونی ۔ (۲) (فٹ بال، کرکٹ وغیرہ) میدان سے باہر: آؤٹ۔ (۳) معمولی سے زیادہ: عام سائز سے بڑا: خلاف معمول: معمول سے زیادہ بڑا یا لمبا ۔ (۴) برطرف: جو اقتدار میں نہ ہو: جو عہدے سے علاحدہ ہو۔ (۵) علاحدہ: دور: خارج: باہر۔ (٦) ظاہر: افشا: شائع: روشن: عیاں: واضح: معرض وجود میں۔

All out : (عامیانہ) جی توڑ کر۔

All out : ایك طرف کے سب کھلاڑی آؤٹ ہوگئے۔

Batsman is out : (کرکٹ) کھیلنے والا (بلّے باز) آؤٹ ہو گیا(یعنی کھیل سے باہر)۔

Book is out : کتاب شائع ہوگئی ۔

Candle is out : شمع بجھ گئی ۔

Chicken is out : انڈے سے بچہ نکل آیا۔

Crinolines are out : کرینولین کا فیشن نہیں رہا۔

Fire is out : آگ ٹھنڈی ہوگئی: آگ بجھ گئی۔

Girl is out : لڑکی اب سوسائٹی میں آنے جانے لگی۔

He is out : وہ گھر پر نہیں ھے ۔

His arm is out : اس کا بازو اکھڑ گیا۔

I am out with him : مجھ سے اس کی دوستی نہیں رہی: مجھ سے اس کی ان بن ھے۔

It is out of drawing : یہ غلط کھنچا ہوا ھے۔

I was out in my calculations : میرے حساب میں یا اندازے میں غلطی ہوئی۔

Labour is out : لیبر پارٹی وزارت سے الگ ہو گئی۔

Miners are out : کان کنوں نے ہڑتال کردی ھے۔

Secret is out : راز افشا ہوگیا۔

Times out of number : خدا جانے کتنی بار۔

Out : (v) [OE. 'Usteian. '] (۱) باہر کرنا: نکال دینا: نکال باہر کرنا: خارج کرنا: بے دخل کرنا:مستردکرنا: نامنظور کرنا: برطرف کرنا: معزول کرنا: محروم کرنا:چھین لینا (بول چال) چھٹکارا پانا: نجات پانا۔(۲) (بول چال) خارج کرنا: ہٹانا: مٹانا: ختم کرنا: بجھانا: عمل کرنا: ہڈی اتا ر دینا: جو ڑ الگ کردینا: (کرکٹ) آؤٹ کردینا۔ (۳) (عامیانہ) اکھاڑ پھینکنا: (مقابل کو) بے کار کردینا: بے دم کردینا: دے مارنا: چت کردینا: مار کر بے ہوش کردینا: مارڈالنا: (گھونسے وغیرہ سے)۔ (۴) افشا کرنا: ظاہر کرنا :واضح کرنا: شائع کرنا: نمایاں کرنا: ظاہرکرنا۔ صاف صاف کہہ دینا (بول چال)۔ (۵) تفریحاً سیاحت کے لئے نکلنا: سیر سپاٹے میں جانا۔ (٦) (روز مرہ) زبان سے نکالنا: بولنا: کہنا: زبان یا قلم سے ادا کرنا۔

To out with : (٦) (روز مرہ) زبان سے نکالنا: بولنا : کہنا: زبان یا قلم سے ادا کرنا۔

Out : (adv.) [OE. 'Ut. '] (۱) کسی مقام کے اندر سے (حرکت کرتا ہوا): مرکز سے باہر کی جانب (متحرك)۔ (۲) کسی مخصوص مقام سے دور: دوری پر: فاصلے پر۔ (۳) حدود سے باہر : عام سطح سے اونچا۔ (۴) (زمان و مکان میں) وسعت یا طوالت ظاہر کرتا ہوا۔ (۵) بجھتا ہوا: گل ہوتا ہوا : بجھ کر: گل ہو کر: غائب ہوکر۔ (٦) وجود یا حرکت سے عدم یا سکوت کی جانب۔ (۷) انجام کی طرف: اختتام یا خاتمے کی طرف: ختم ہوکر۔ (۸) مکمل طور پر: بالکل: ایك دم۔ (۹) کسی مسئلے، نتیجے یا حل

کی طرف: انجام تک: نتیجے تک: حل تک۔ (۱۰) حد بھر: پوری طرح: مکمل طور پر: جی بھر کے: دل کھول کر۔ (۱۱) حالت ضبط یا سکوت سے حرکت، اُبال یا ظہور کی طرف۔ (۱۲) زور سے: پکار کر: چلاّ کر: بہ آواز بلند: کھلم کھلا: علی الاعلان: ظاہراً: صریحاً: اعلانیہ: صاف صاف: واضح طور پر۔ (۱۳) شائع ہوکر: نشر ہوکر: ازراہِ اشاعت: ازروئے اشاعت: منظر عام پر: عام ہو کر۔ (۱۴) سوسائٹی میں گھل مل کر: (سوسائٹی میں) آنے جانے والا: کام پر: نوکری پر۔ (۱۵) کھسک کر: خارج ہوکر۔ (۱۶) بگڑ کر: جھگڑ کر: ان بن کے ساتھ۔ (۱۷) گھر سے باہر: گھر سے دور: کسی مہم پر: (جدید معنوں میں) ہڑتال پر۔ (۱۸) بیرون ملک: دور دیس میں: زمین یا ساحل سے دور۔ (۱۹) (لباس کی کھونچ یا درز سے) نکلتا ہوا۔ (۲۰) کھلا ہوا: لہراتا ہوا۔ (۲۱) باہر: خارج: خارجی طور پر۔ (۲۲) اپنی جگہ سے کھسکا ہوا: اکھڑا ہوا۔ (۲۳) عہدے یا منصب سے الگ: معزول: برطرف: برخاست۔ (۲۴) آؤٹ: کھیل سے باہر۔ (۲۵) قید میں نہیں: آزاد: قید سے باہر: رہائی یافتہ۔ (۲۶) غلطی سے: غلط طور پر: غفلت سے چھوٹا ہوا۔ (۲۷) استعمال یا رواج سے باہر: سُر سے باہر۔ (۲۸) بہ حالتِ اختلاف: مختلف الرائے ہوکر: غیر دوستانہ: ان بن کے ساتھ: ان بن سے۔ (۲۹) (رقم) جیب سے باہر: عدم ادائی میں: باقی: کھوکر۔ (۳۰) (لڑکی یا جوان عورت) (الف) سوسائٹی سے متعارف ہوکر۔ (ب) کام پر: امور خانہ داری میں۔ (ج) موجود: وجود میں۔ (۳۱) (کھیل وغیرہ) رواج سے باہر: غیر رائج: غیر مقبول: جو نہیں کھیلا جا رہاہو۔ (۳۲) غیر جاری: ختم: غیر رائج۔ (۳۳) (پودا) پھول پتی کے ساتھ: نمایاں: ظاہر۔ (۳۴) افشا کرکے: افشاہوکر۔ (۳۵) (مکا بازی) بے دم: عاجز: جو مدافعت کی سکت نہ رکھتا ہو۔

To be out for : اپنی تمام قوت اور توجہ کو کسی کام یا مقصد کی جانب مرکوز کردینا۔

To be out to : کچھ کرنے کے لئے یا کسی کام کے لئے اپنی تمام قوتوں کو مجتمع یا مرکوز کرلینا۔

To call one out : (یکیکی) جنگ کے لئے حریف کو بلانا یا للکارنا: نبردآزمائی کی دعوت دینا۔

To call out : زور سے کہنا: پکارنا: چلانا: بہ آواز بلند کہنا: علی الاعلان کہنا: کھلم کھلا بولنا: زور سے بولنا۔

To come out : (۱) (یکیکی) جنگ کے لئے صف سے نکل کر باہر آنا: میدان میں آنا۔ (۲) نتیجہ نکلنا: حل نکلنا: مسئلہ کھڑا ہونا۔

To cry out : دیکھو To call out

To die out : ختم ہوجانا: مرجانا: ساکت ہوجانا: نیست ہوجانا: بے حرکت ہوجانا۔

To do out : بجھا دینا: گل کردینا: ٹھنڈا کردینا۔

To fight it out : لڑ جھگڑ کر طے کرنا۔

To have it out : ختم کرنا: اختتام کو پہنچانا: کرنا: تمام کرنا: مکمل کردینا: پورا کرنا: حل نکالنا: نتیجے تک پہنچنا۔

To have one out : دیکھو To come out

To hold out : (۱) ہاتھ بڑھانا: پیش کرنا: نذر کرنا۔ (۲) بدستور قائم رکھنا: اچھی حالت میں رکھنا۔ (۳) جاری رکھنا: ہمت نہ ہارنا: (رات کو) جاگتے رہنا: ثابت قدم رہنا: قائم رہنا: جمے رہنا۔

To talk it out : باتیں کرکے (طے کرلینا)۔

Out : (prep.) (بول چال) حدود سے باہر: حدود کے پرے: بالا: بڑھ کر۔

Out : (int.) (۱) صیغۂ امر کا فجائیہ جس کا فعل محذوف رہتا ہے (مثلاً come out, go out وغیرہ)۔ (عامیانہ بول چال) (مکا بازی) چت کردیا! بے مارا۔ (۲) ماتم، نفرت و حقارت یا غصے کی حالت میں زجر و توبیخ کا فجائیہ (بول چال) جیسے out upon (on) حقارت و سرزنش کے موقع پر بولتے ہیں)۔

Out upon you : تم پر پھٹکار! تف ہے تم پر۔

Out - : (comb.) (سابقہ) جو افعال یا اسماء کے ساتھ مل کر متعلق فعل یا حرف جار یا صفت کے معنی دیتا ہے۔ (۱) بعض افعال سے پہلے اس معنی میں آتا ہے جس معنی میں ان کے بعد بطور علاحدہ لفظ کے استعمال ہوتا ہے جیسے outblaze=Blaze out-(۲) بعض ان افعال میں جن کے بعد بطور علاحدہ لفظ کے آیا کرتا ہے: پہلے آکر اسم صفت وغیرہ بناتا ہے اور معنی کو محدود اور مخصوص کر دیتا ہے (جیسے outcart, out laying)- (۳) بعض ایسے افعال سے پہلے آکر حاصل مصدر بناتا ہے جس کے مختلف معنی ہوتے ہیں۔(جیسے outcome, outlay, outset) - (۴) اسماء سے پہلے بطور صفت کے حسب ذیل معنی میں آتا ہے: (الف) خارجی، بیرونی (جیسے outline)- (ب) ملحقہ، متعلقہ مرکز سے الگ: دور (جیسے out building , out house, out skin) (۵) بعض اسماء کے پہلے آکر صفت یا متعلق فعل بناتا ہے اور "سے باہر" کے معنی پیدا کرتا ہے (جیسے out door, out law) . (۶) کثرت یا شدت کے معنی

میں حسب ذیل صورتوں میں استعمال ہوتا ھے۔
(الف) افعال کے پہلے آکر "بڑھ جانے" یا " غالب آنے" کا مفہوم پیدا کرتا ھے (جیسے out balance, out match)۔
(ب) فعل یا اسم سے پہلے آکر کسی شخص یا چیز کا کسی خاص بات میں بڑھ کر یا زیادہ بہتر ہونے کا مفہوم پیدا کرتا ھے (جیسے out bid, out dance ، out general) - (ج) فعل سے پہلے آکر مقررہ سے بڑھ جانے کا مفہوم پیدا کرتا ھے (جیسے out grow, out stay)۔
(د) اسم سے پہلے آکر فعل بناتا ھے، اس خاص چیزمیں جیسے وہ اسم ظاہر کرتا ھے، بڑھ جانے کا مفہوم پیدا ہوتا ھے (جیسے out class, out number)۔ (ہ) کسی شخص کے نام کے پہلے آکر فعل بناتا ھے جس سے اس شخص کی مخصوص صفت میں بڑھ جانے کا مفہوم پیدا ہوتا ھے (جیسے out-herod , Herod) ۔

**Out-act : (v)** کسی عمل یا کسی کام کی انجام دہی میں بڑھ جانا: آگے ہوجانا: غالب آنا: سبقت لے جانا: بازی لے جانا: شرف یا فضیلت رکھنا: مات دے دینا: توقع سے زیادہ کرنا: حد سے زیادہ کام کرنا۔

**Out and about :** نقل و حرکت کے قابل (بیماری کے بعد)۔

**Out and away :** بد رجہا: بہت: سب سے زائد یا بڑھ کر۔

**Out and home :** (۱)گھر اور باہر: کبھی گھر کبھی باہر۔ (۲) (بطور صفت) باری باری کبھی اپنی طرف، کبھی حریف کی طرف کھیلا ہوا۔

**Out and in :** (۱) اندر باہر: کبھی اندر، کبھی باہر۔ (۲) باہر بھی اندر بھی۔

**Out and out/Out-and-out : (adv. phr.)** مکمل طورپر: پوری طرح: سراسر: بالکل: سرتا سر:قطعی طورپر: پورا: انتہائی: بے حد۔

**Out and out/Out-and-out : (a)** مکمل:پورا: غیر مشروط: قطعی: بلاقید وشرط:بالکل: تمام: ثابت: سالم۔

**Out-and-outre : (a)** (روز مرہ یا عامیانہ) انتہاپسند: پکّا: اپنی قسم یا اپنی نوعیت کا پورا:مکمل: کامل (اپنے خیال وغیرہ میں)۔

**Out-argue : (v)** استدلال میں بڑھ جانا: ناطقہ بند کردینا: استدلال میں سبقت لے جانا۔

**Out-ask (v)** (بول چال) (کسی جوڑے کی) شادی کا آخری اعلان کرنا (جو نکاح سے پہلے گرجے میں تین بار کیا جاتا ھے)۔

**Out-babble : (v)** (۱) شور یا آواز قلقل کے ساتھ (پانی کا) بہنا۔ (۲) بڑبڑانا: بکواس کرنا: بڑہانکنا: بك بك کرنا: شور کے ساتھ گفتگو کرنا: ضرورت سے زیادہ بکواس کرنا۔

**Out-bound : (a)** عازم ملك غیر: غیر ملك کو جانے والا (مسافر یا جہاز)۔

**Out-bound : (a)** حد سے زیادہ ڈینگ ہانکنا: بہت زیادہ شیخی بگھارنا: شیخی بگھارنے یا ڈینگیں ہانکنے میں دوسرے سے بڑھ جانا،ا ن پرسبقت لے جانا یا انہیں مات دے دینا۔

**Out-build : (v)** (۱) تعمیر میں بڑھ جانا : عمارت کی پائداری میں بڑھ جانا : (نیز) عمارتوں کی بھرمار کر دینا یا بہت گنجان عمارتیں بنا دینا ۔ (۲) بنانا : تعمیر کرنا : بنیاد رکھنا : قائم کرنا (شاعری و خطابت میں ) ۔

**Out-building : (n)** (نوکر وغیرہ کے رہنے کا) ملحقہ مکان : مکان شاگرد پیشہ ۔

**Out-burn : (v)** (۱) جل اٹھنا : جل جانا : جلا ڈالنا : جلا کر ختم کر دینا ۔ (۲) نسبتاً زیادہ دیر جلنا ۔

**Out-by / Out-bye : (adv.)** گھر سے باہر : صحن میں : باہر تھوڑے فاصلے پر : کھلی ہوا میں : آسمان کے نیچے : زیر سما : گھر یا فارم کے باہر۔

**Out-clearing : (n)** (بنکاری ) چیکوں ، ہنڈیوں وغیرہ کو چکوتی کے لئے حساب گھر بھیجنا : اس طرح چکوتی کے لئے بھیجے ہوئے چیك یا ہنڈیاں ۔

**Out-college : (a)** جو کالج کے احاطے میں مقیم نہ ہو : بیرونی (طالب علم جو کالج کے اندر نہ رہتا ہو) : غیر مقیم (طالب علم ) ۔

**Out-country : (n)** غیر ملك : بیرونی ملك : بیرونی علاقہ ۔

**Out-country : (a)** غیر ملکی : بیرونی : خارجی ۔

**Out-door / outdoor : (a)** (۱) بیرونی : خارجی : باہر کا: جو دروازے سے باہر یا کھلی ہوا میں موجود ہو یا کیا جاتا ہو ۔ (۲) زیر آسمان : زیر سما : کھلی ہوا کا ۔ (۳) (مدد وغیرہ ) جو کارخانے وغیرہ کے رہائشی مکانات سے دور یا باہر پہنچائی جائے : بیرونی یا خارجی امداد ( جیسے Outdoor pension ، Relief ) ۔
(۴) کارنش پمپنگ انجن کی خارجی یا نچلی ضرب پر اطلاق ہوتا ھے ۔

**Out-field / Outfield : (n)** (۱) فارم کی دور افتادہ زمین : بیرونی کھیت: افتادہ کھیت : (جو عموماً غیر آباد چراگاہ کے لئے ہوتا ھے ) : پاہی زمین : پاہی کی زمین ۔ (۲) غیر معروف میدان خیال ۔ (۳) (کرکٹ اور بیس بال ) فیلڈ

کا وہ حصہ جو وکٹ سے دور ہو : بیرونی فیلڈ : آؤٹ فیلڈ ۔ (۳) (کرکٹ اور بیس بال ) وہ کھلاڑی جو بیرونی فیلڈ یا آؤٹ فیلڈ میں کھڑا رہتا ھے ۔

**Out-fielder : (n)** کھلاڑی جو آؤٹ فیلڈ میں کھڑا رہتا ھے ۔

**Out-fielding :(n)** آؤٹ فیلڈنگ : آؤٹ فیلڈ کا کام ۔

**Out for / Out to do :** تلاش میں : مستعد : آمادہ ۔

**Out for the count :** (مکابازی ) ایک سے دس سیکنڈ گننے تک جو حریف کے مکے کا جواب نہ دے سکے ۔

**Out- guard : (n)** فوج کا بیرونی محافظ دستہ (جو تھوڑے فاصلے پر رہتا ھے) : ہر اول دستہ : (فوج کی ) بیرونی چوکی ۔

**Out-Herod : (v)** ہیکڑی یا شیخی میں ہیرو سے بڑھ جانا : نشہ میں بڑھ جانا : کسی کی برائی کی زیادتی میں حد سے گذر جانا یا دوسرے پر سبقت لے جانا ۔

**Out of : (prep. phr.)** (۱) (حرکت یا سمت ) اندر سے : بیچ سے : ( کسی چیز یا جگہ ) میں سے : سے ۔ (۲) (مقام ) باہر کی طرف : باہر کی سمت : باہر ۔ (۳) خالی : محروم : مفقود : بغیر : بلا ۔ (۴) سے لیا ہوا یا مستخرج : سے نکالا ہوا یا نکلا ہوا (خصوصاً بچھڑا ، بچھڑی وغیرہ ، کہ وہ کس گھوڑی کا بچہ یا کس نسل کا ھے ) : سے مشتق ۔ (۵) اسماء کے ساتھ صفت کے معنوں میں آکر صفتی محاورے بناتا ھے ، مثلاً Out-of-bounds , Out-of-joint وغیرہ ) ۔ (۶) (کسی مجموعے) میں سے ۔ (۷)(کسی حد سے ) پرے : باہر : دور : ماورا ۔ (۸) (کسی شخص یا چیز ) سے ۔ (۹) بو جہ : بہ سبب ۔ (۱۰) (شہر وغیرہ سے) ایک مقررہ فاصلے پر ۔ (۱۱) متجاوز : منحرف (کسی ضابطے وغیرہ سے )۔

**Out-of -bounds : (adj. phr.)** مقررہ حدود کے باہر : کھیل کے میدان کے باہر : خارج از حدود ۔

**Out-of-centre : (n)** بے مرکز : خارج از مرکز : مرکز سے باہر ۔

**Out-of-date : (adj. phr.)** جو اپنے مناسب وقت یا زمانے کے بعد بھی باقی ہو : متروک : غیر مروج : غیر رائج : قدیم : فرسودہ ۔

**Out-of-door/ -doors : (adj. phr.)** (۱) جو گھر سے باہر ہو :گھر سے باہر : زیر سماء : کھلی فضا میں : کھلی ہوا میں : کھلی ہوا کا (کیا ہوا یا اُگا یا ہوا ) گھر کے باہر (استعمال کے لئے ) ۔ (۲) (خصوصاً) پارلیمنٹ ہاؤس کے باہر : پارلیمانی ایوانوں کے باہر ۔ (۳) کارخانے سے باہر (لے جایا ہوا یا دیا ہوا)۔

**Out-of-door/ -doors : (sb.phr. )** گھر سے باہر کی دنیا: کھلی ہوا : کھلی فضا : فضائی آزاد ۔

**Out-of-doubt : (a)** بے شبہ : یقیناً ۔

**Out-of-fashion : (adj. phr. )** غیر مروج : غیر رائج : متروک : فرسودہ : خلاف وضع : جو فیشن میں نہیں رہا یا جس کا چلن اب نہیں رہا : منسوخ : کہنہ ۔

**Out-office : (n)** (قلعہ ، فارم ہاؤس وغیرہ کی) بیرونی عمارت یا ملحقہ مکان جس میں قلعے یا فارم ہاؤس کا دفتر ہوتا ھے : ملحقہ مکان : شاگرد پیشہ ۔

**Out of it : (adj. phr.)** (۱) زمرے سے باہر ۔(۲) اکیلا : تنہا :اچاٹ : افسردہ ۔ (۲) حیران : ششدر ۔ (۳) غلط فہمی میں مبتلا: غلطی پر: دھوکے میں ۔

**Out-of-phase : (ad. phr.)** (برقیات، انجینیئرنگ ) مختلف ہیئۃ : مختلف فیزہ ۔

**Out-of-stock : (adj. phr.)** ندارد : اسٹاک میں نہیں ۔

**Out-of-the-way : (adj. phr.)** (۱) شاہراہ عام سے الگ : دور دست : دور افتادہ : خارج از دسترس : آبادی سے دور : الگ تھلگ : کنارے :کنارہ کش : گوشہ نشین : عزلت گزیں : تنہا ۔ (۲) کبھی کبھی اتفاقیہ ملنے والا : جس سے شاذ و نادر ہی سابقہ ہو : شاذ : دور از کار : غیر معمولی : خلاف معمول : استثنائی : نادر : عجیب : انوکھا ۔

**Out-of-wedlock : (adj. phr.)** بے نکاح کا : حرامی ۔

**Out-of-work : (adj. phr.)** بے کار : بے روز گار ۔

**Out-parish : (n)** کلیسائی حلقہ جو فصیل شہر سے باہر ہو (گرچہ وہ شہر میں ہی شامل ہو) : بیرونی کلیسائی حلقہ ۔

**Out-patient : (n)** بیرونی مریض : باہری مریض : کسی ہسپتال میں علاج کرانے والا وہ مریض جو ہسپتال میں نہ رہتا ہو : نیز توصیفاً (مثلاً Out-patient -department ) ۔

**Out-pension : (n)** کسی خیراتی ادارے کا وہ وظیفہ جس کے ساتھ اس ادارے میں مقیم رہنے کی شرط نہ ہو : بیرونی وظیفہ ۔

**Out-pension : (v)** پنشن دینا : وظیفہ دینا : وظیفے کے ساتھ عہدے سے سبکدوش کرنا ۔

**Out-pensioner : (n )** بیرونی وظیفہ خوار (جو کسی امدادی ادارے سے وظیفہ پاتا ہو مگر اس میں رہتا نہ ہو ) : غیر مقیم

وظیفه خوار (کسی امدادی ادارے کا) ۔

**Out-quarter : (n)** (فوج ، عموماً جمع) کسی ریجمنٹ کے ہیڈ کوارٹر سے دور واقع کوئی کوارٹر یا قیا م گاہ۔

**Out-relief : (n)** خارجی امداد : بیرونی امداد : کارخانے وغیر ہ سے باہر دی ہوئی امداد : وہ امداد جوکسی امدادی یا خیراتی ادارے سے ایسے لوگوں کو دی جائے جن کا قیا م اس میں نہیں ہے ۔

**Out-sentry : (n)** (فوج کی ) بیرونی چوکی کا سنتری ۔

**Out-set : (n)** (۱) دور افتادہ بیہڑ یا چراگاہ کی زمین سے شروع ہونے والا احاطہ یا احاطہ بندی (اسکاٹستان) ۔ (۲) زیور : آرائش : تزئین : زیب و زینت : اسباب آرائش : آرائشی کام : نقش و نگار ( اسکاٹستان) ۔ (۳) کوئی کام : کاروبار یا سفر وغیرہ شروع کرنے کا عمل یا شروع کرنا : ابتدا : آغاز : شروع ۔ (۴) (معدنیات) کان میں کھدائی کے دوران نکلنے والے ملبے کو رکھنے والے گڈھے کے منہ پر بنا ہوا گول ابھار یا جگت تلکہ ملبہ اس میں جمع رہے ۔

**Out-settlement : (n)** مر کز سے دور بسی ہوئی بستی : مفصل : تاجروں کی بستی ، کارخانہ ، کوٹھی جو کسی غیرملک میں ہو ۔

**Out-settler : (n)** (۱) ضلع کے باہر یا ضلع کے بیرونی حصوں میں بسنے والا ۔ (۲) تارک وطن : وطن سے باہر بود و باش اختیار کر لینے والا۔

**Out-throw/ Outthrow : (n)** خارج کرنے یا باہر نکالنے کا عمل : (پہان وغیرہ کا) اخراج : نکاسی : خارج شدہ چیز یا مقدار ۔

**Out-throw / Outthrow : (v)** کسی نقطے یا حد سے آگے تک پھینکنا یا دھکیلنا : کسی شخص کی بہ نسبت زیادہ دور تک پھینکنا ۔

**Out-thrust : (n)** زور سے باہر دھکیلنے یا دھکا دینے کا عمل : (عمارت وغیرہ کے حصے کا ) باہر کی طرف دباؤ ۔

**Out-top / Outtop : (v)** (دوسرے سے ) زیادہ طویل سفر کرنا : (دوسرے سے) زیادہ تیز سفر کرنا : زیادہ تیزی سے چلنا یا قطع مسافت کرنا : (دوسرے سے) زیادہ قطع مسافت کرنا : زیادہ دور سفر کرنا ۔

**Out-trump : (v)** (تاش) (دوسرے سے) بڑھ کر ترپ لگانا : رنگ کی بڑی پتّی چلنا : جل دے جانا : داؤ گھات میں بڑھ جانا ۔

**Out upon : (on)** (بول چال ) تف ہے ! دھتکار ہے ! لعنت ہے ۔

**Out-vote : (v)** (دوسرے سے ) زیادہ ووٹ لانا : کثرت رائے سے شکست دینا : مقابلتاً زیادہ ووٹ ڈالنا۔

**Out-voter : (n)** غیر مقامی رائے دہندہ (جسے پارلیمنٹ کے کسی حلقے میں ووٹ کا حق ہو مگر وہ اس حلقے میں رہتا نہ ہو البتہ وہاں اس کی جائداد ہو) ۔

**Out-wall : (n)** (۱) کسی عمارت یا احاطے کی باہری دیوار : بیرونی دیوار ۔ (۲) (مجازاً ) لباس : ملبوس : جسم (جو روح کا لباس ہے ) ۔

**Out-work : (n)** (۱) قلعے کی بیرونی فصیل : بیرونی دھس بندی : دفاعی دیوار : خندق : روک : روکار ۔ (۲) (out-work) باہر کا کام : دکان یا کارخانے سے باہر جا کر کیا گیا ہو یا کیا جائے : (کرکٹ) آؤٹ فیلڈنگ ۔

**Out-work : (v)** (۱) انجام تک پہنچانا : مکمل کر دینا : پورا کر دینا (شعر) ۔ (۲) کام میں (دوسرے سے) بڑھ جانا یا سبقت لے جانا : کام کرنے میں بڑھ جانا : (دوسرے سے) زیادہ کام کر لینا : تیز تر کام کرنا : زیادہ کار گذاری دکھانا ۔

**Out-worker : (n)** باہر جا کر کام کرنے والا : باہر کا کام کرنے والا ۔

**Out-world /Outworld : (n)** باہر کی دنیا : باہری یا بیرونی دنیا : عالم خارجی : خارجی دنیا ۔

**Outage : (n)** (۱) کسی چیز (تیل، شراب وغیرہ) کی وہ مقدار جو دوران نقل و حمل یا ذخیرہ کرنے میں برباد ہو جاتی ہے: ضائعات۔ (۲) (بجلی کابلب، مشین وغیرہ کی) کارکردگی یا استعمال میں خلل: رک جانا: رکاوٹ۔ (۳) خلل یا رکاوٹ کاوقفہ: وہ مدت یا وقفہ جس میں بجلی کی سپلائی بند رہی ہو: زمان قطع برق۔ (۴) ڈرام، پیپا، کنستر بوتل وغیرہ میں بھری ہوئی چیز اور ڈھکن یا کاگ کے درمیان چھوڑی ہوئی جگہ۔

**Outback : (adv.)** (آسٹریلیا) دوردراز علاقوں میں: دور افتادہ : پیچھے : درعقب: دراعماق (نیز بطور صفت و بطور اسم)۔

**Outbalance : (v)** (۱) وزن میں زیادہ ہونا: پلّہ سبک کردینا: وزن میں بڑھ جانا: زیادہ وزنی ہونا۔ (۲) ہمت میں بڑھ جانا: اہمیت یا قدر و قیمت میں زیادہ ہونا: زیادہ موثر یا وقع ہونا۔

**Outbear : (v)** (۱) ڈھونا: لے جانا: باربرداری کرنا: بوجھ ڈھونا۔ (۲) (جہاز رانی) معمول سے زیادہ وزن لے جانا: معمول سے زیادہ مال لاد کرلے جانا۔

**Outbid : (v)** (۱) بڑھ کر بول دینا؛ (دوسروں سے) بڑھ کر بولی بولنا؛ (دوسرے سے) زیادہ قیمت دینے کی پیش کش کرنا : اوروں سے زیادہ دینے کا وعدہ کرنا۔ (۲) (مجازاً) کسی صفت، بیان وغیرہ میں بڑھ جانا؛ ورلے جانا؛ (مبالغے میں دوسرے کے) کان کترنا؛ بڑھ جانا۔

**Outblaze : (v)** (۱) جل اٹھنا؛ بھڑک اٹھنا؛ جوش سے پھٹ پڑنا؛ جوش کے ساتھ پھٹنا؛ شعلہ فشاں ہونا؛ چمک اٹھنا؛ کوند جانا؛ منور ہونا؛ جلوہ فشاں ہونا؛ نور پاش ہونا. (۲)(مجازاً) چمک دمک میں بڑھ جانا؛ شعلگی میں زیادہ ہونا؛ زیادہ بھڑکنا ؛ زیادہ منور ہونا؛ تجلّی یا تنویر میں بڑھ جانا۔

**Outbaush : (v)** بہت زیادہ برماجانا؛ (شرم یا کسی اور جذبے سے) چہرے پر زیادہ سرخی دوڑ جانا : گلابی رنگ سے بڑھ کر رنگین ہوجانا۔

**Outbluster : (v)** (۱) انتہائی تندی سے چلنا؛ طوفانی رفتار سے چلنا؛ بہت تیز گاڑی چلانا۔ (۲) تندی یا تیز رفتاری سے بڑھ جانا (ہوا، پانی وغیرہ کا) زیادہ تندی سے چلنا۔

**Outboard : (a)** (۱) کشتی یا جہاز کے باہر واقع؛ اطراف جہاز سے قریب تر۔ (۲) وسط جہاز سے باہر کی طرف۔

**Outboard : (adv.)** (۱) اطراف جہاز کی سمت؛ مرکز جہاز کی طرف ہٹ کر۔ (۲) اطراف جہاز : کشتی یا جہاز کے باہر کی جانب؛ جہاز کے بیرونی کناروں یا اطراف جہاز کے قریب۔

**Outbrave : (v)** (۱) سرکشی یا گستاخی سے پیش آنا؛ سرکشی سے مقابلہ کرنا : خاطرمیں نہ لانا۔ (۲) حد سے زیادہ ہمت دکھانا؛ بے باکی سے مقابلہ کرنا؛ بے جگری سے مقابلہ کرنا؛ جرأت یاجسارت میں بڑھ جانا۔ (۳) حسن، طرحداری، شان و شوکت والی آرائش یا خوش و ضعی میں بڑھ جانا۔ (۳) (کسی بھی صفت میں) حریف سے بڑھ جانا؛ سبقت لے جانا : شرف یا فضیلت رکھنا۔

**Outbrazen : (v)** (۱) سرکشی یا ڈھٹائی سے مقابلہ کرنا یا پیش آنا؛ بد تمیزی یا گستاخی سے پیش آنا؛ دیدہ دلیری دکھانا؛ بے غیرتی سے مقابلہ کرنا۔ (۲) بے شرمی یا بے غیرتی میں بڑھ جانا؛ بے حیائی یا دیدہ دلیری میں سبقت لے جانا۔

**Outbreak : (n)** (۱) وفور : جوش : ابال : اشتعال : (مرض، دشمن وغیرہ کا) پھوٹ پڑنا : (مرضیات) شیوع : ابل پڑنا۔ (۲) (ارضیات) (دھات یا چٹان وغیرہ کی پرت کا) سطح زمین پر ابھر آنا۔ (۳)بلوہ : شورش : بغاوت : سرکشی : بغاوت کی تحریک یا سازش۔

**Outbreak : (v)** پھوٹ پڑنا : پھٹ پڑنا : ابل آنا؛ بھڑک اٹھنا (اب صرف شعر میں)۔

**Outbreathe : (v)** سانس چھوڑنا : سانس نکالنا : سانس کی طرح خارج کرنا : نکالنا (شعر) (نیز . Int )۔

**Outbreathe : (n)** (عضویات) دم بر آری۔

**Outbreathed : (a)** چھوڑی ہوئی سانس : نکلی ہوئی سانس : از نفس افتادہ (شعر)۔

**Outbred : (a)** دوغلا : دونسلا : پیوندی : غیر متجانس جفتی سے پیداشدہ۔

**Outbreed : (v)** (۱) دوغلا ہونا یا کرنا : دونسلا بنانا۔ (۲) نسبتاً تیزی سے پھلنا یا بڑھنا : تیزی سے نسل بڑھانا : نسبتاً زیادہ جننا۔ (۳) دونسلی یا غیر متجانس افزائش نسل کے ذریعہ کسی غیر ضروری خصوصیت کو خارج کر دینا یا چھوڑ دینا۔

**Outbreeding : (n)** غیر متجانس چیزوں کا فطری میل : دو مختلف النوع جانداروں کی جفتی : (حیوانیات، نباتیات) بروں زواجیت۔

**Outbulk : (v)** مقدار یا جسامت میں بڑھ جانا : زیادہ لحیم شحیم ہو جانا۔

**Outburst : (v)** زور سے بول اٹھنا : چلا اٹھنا : پھوٹ پڑنا : ابل پڑنا : یکایک ظاہر ہونا : پھٹ نکلنا : پھٹ پڑنا۔

**Outburst : (n)** (۱) (جذبات کا) طوفان : ہیجان : سیلاب : اشتعال : بھڑک اٹھنا۔ (۲) (کوہ آتش فشاں کا) پھٹنا : ابل پڑنا۔ (۳) (دھات کی پرت کا سطح زمین پر) ابھر آنا۔

**Outcast : (n)** (۱) شخص مردود : نیچی قوم کا آدمی : اچھوت : ادنیٰ ذات یا ادنیٰ طبقے کا شخص : ذات باہر شخص : برادری سے خارج کیا ہوا شخص : بے کس : بے گھر در : آوارہ شخص : خانہ بدوش : بے یار و مددگار : آوارہ وطن : بے خانماں : (سیاسیات) دیس نکالا : ملک بدر : جلا وطن۔ (۲) فضلہ : فاضلات : چھانٹن : ردی یا بیکار چیز : باغ سے اکھاڑ کر پھینکا ہوا پودا۔

**Outcast : (a)** (۱) ذات باہر : برادری سا خارج : اچھوت : نیچ : گھر سے نکالا ہوا : بے گھر : بے کس : بے یارو مددگار (شخص)۔ (۲) متروک : چھوڑی ہوئی : واگذاشتہ : چھانٹی ہوئی (چیز)۔

**Outcaste : (v)** (کسی شخص کو) ذات باہر کرنا : برادری سے خارج کرنا : بائیکاٹ کر دینا : ذات سے نکال دینا : اچھوت قرار دینا : حقہ پانی بند کر دینا : بے کس و بے یار بنا دینا۔

Outcaste : (n) ذات باہر یا برادری سے خارج شخص :بے یار و مددگار شخص :بے ذات یا اچھوت شخص ۔

Outcaste : (a) بے ذات : اچھوت : (سماجیات) برادری سے خارج : ذات باہر۔

Outcasting : (n) ذات باہر کرنے کا عمل : برادری سے خارج کر دینا : اخراج : بر طرفی : بے ذات کرنے یا اچھوت قرار دینے کا عمل ۔

Outclass : (v) (۱) (کھیل کود ) (حریف کو)اس طرح مات دینا کہ اسے فی الواقع اس طبقے سے خارج کر دینا : اکھاڑ پھینکنا: بری طرح مات دینا : دوڑ یا مقابلے میں اس کو کہیں کا نہ چھوڑنا : بہت پیچھے چھوڑ دینا ۔ (۲) بہتر قسم کا ہونا : برتر ہونا۔

Outcome : (n) (۱) نتیجہ : ماحصل : حاصل۔(۲) نکاس : نکلنے کا راستہ : مکان سے ملحق میدان یا صحن ۔

Outcrop : (n) (۱) (ارضیات و کان کنی ) دھات کی پرت کا سطح زمین پر ابھر آنا : اس طرح ابھری ہوئی پرت : سطحی چٹان ۔ (۲) (مجازاً) باہر آنے یا نکلنے کا عمل : ابھرنا: ظاہر ہونا : ظہور ۔

Outcrop : (v) (۱) ( ارضیات و کان کنی ) دھات کی پرت کا سطح زمین پر ابھر آنا یا ظاہر ہو جانا : نظر آ جانا ۔(۲)( مجازاً) تفاقاً ظاہر ہونا : ناگاہ ظہور میں آ نا : ناگہاں نکل پڑنا : اچانك نظر آجانا : سطح پر آنا : ظاہر ہونا ۔

Outcropper : (n) (کان کنی )جو سطح پر ابھری ہوئی پرت کو نکالتا یا کانٹتا ھے ۔

Outcry : (n) (۱) غل : شور: غوغا : شور و شغب : ہنگامہ : چیخ پکار: پر زور احتجاج ۔ (۲) نیلام : عوامی فروخت (سب سے زیادہ بولی دینے والے کے ہاتھ)۔

Outcry : (v) (دوسرے سے) زیادہ زور سے چلانا : زیادہ بلند آواز میں بولنا : زور سے بول کر دوسرے کی آواز کو پست کردینا : زیادہ زور سے چیخنا یا نعرہ لگانا ۔

Outcurve : (n) انحناء یا خمیدگی بطرف خارج : باہر کی طرف منحنی یا خمیدہ ہونا۔

Outdare : (v) (۱) زیادہ جرأت و دلیری دکھانا : جرأت میں بڑھ جانا: خاطر میں نہ لانا : حقیر سمجھنا : عاجز کر دینا : بے باکی سے مقابلہ کرنا۔ (۲) (دوسرے سے ) زیادہ جرأت یا جسارت کا مظاہرہ کرنا : زیادہ ہمت دکھانا : فائق ہو جانا : ڈٹ جانا۔

Outdazzle : (v) چمك دمك میں بڑھ جانا :(دوسرے کو) ماند کر دینا : زیادہ منور ہونا : زیادہ چمکنا : زیادہ روشن ہونا ۔

Outdistance : (v) (دوڑ یا کسی بھی مقابلے میں) (دوسرے سے ) بہت آگے بڑھ جانا : بہت دور نکل جانا : تیزی سے آگے نکل جانا : (دوسرے کو ) پیچھے چھوڑ دینا ۔

Outdo : (v) (۱) سبقت لے جا نا : فائق ہونا : بڑھ جانا : بازی لے جانا : شرف یا فضیلت رکھنا۔ (۲) مات دے دینا : غالب آجانا : عاجز کر دینا : تھکا ڈالنا ۔

Outdoor aerial : (n) (ریڈیو) بیرونی ہوا ئیہ ۔

Outdoor patient : (n) (طب) بیرون در مریض : باہری مریض ۔

Outdoor work : (n) (معاشیات) بیرون در کام : باہری کام ۔

Outdoors : (adv.) زیر آسمان : کھلی ہوا میں : زیر سما ۔

Outdoors : (n) گھر سے باہر کی دنیا : گھر کی چہاردیواری سے باہر کی دنیا : کھلی فضا ۔

Outdraught : (n) باہر کی طرف ہوا کی رو یا بہاؤ : لوٹتی ہوئی موج : واپس ہوتی ہوئی موج کی رو یا حرکت ۔

Outdrink : (v) (۱) (کسی چیز کو) پی جانا : سب کا سب پی جانا ۔ (۲) دوسروں سے زیادہ پینا : بلا نوش کرنا ۔

Outdrive : (v) (۱) نسبتاً تیز چلانا : (دوسرے سے) زیادہ تیز (گاڑی) چلانا : تیز تر ہانکنا ۔(۲) (گولف) (دوسرے سے ) زیادہ دور تك لے جانا (گیند کو ، مار کر ) ۔

Outer : (a) [OE. 'Outerra, uttra. '] (۱) بیرونی : خارجی : باہر کا : (دوسرے سے) زیادہ دور : نسبتاً زیادہ فاصلے پر : زیادہ فاصلے پر : زیادہ دور کا ۔(۲)جسمانی :خارجی : معروضی : محسوس ۔

Outer : (n) (چاند ماری ) نشانے کے (گرد کے) دائروں سے باہر کا حصہ : نشانے کے دائروں کا بیرونی حصہ : اس حصہ پر لگی گولی یا فائر۔

Outer : (n) [f.'Out(v).] (مکا بازی ) فیصلہ کن گھونسا :آخری ضرب (جو حریف کو شکست دیتی ھے ) : آخری گھونسا۔

Outer man : (n) جسم : (مزاجاً ) ظاہری وضع قطع : لباس ۔

Outer terminous : (n) بیرونی منتہا ۔

**Outer woman : (n)** دیکھو Outer man

**Outer world : (n)** عالم خارجی : عالم طبیعی : عالم محسوس : (نیز) اپنے قریبی حلقے سے باہر کے عام لوگ : عوام الناس۔

**Outermost : (n)** مرکز سے دور ترین : جو مرکز سے انتہائی دور ہو : جو سب سے زیادہ دور ہو : بالکل باہر کا : جو سب سے زیادہ باہر کی طرف ہو۔

**Outermost : (adv.)** سب سے زیادہ دوری پر : دور ترین مقام : مرکز سے دور ترین مقام پر : مرکز سے انتہائی دوری پر۔

**Outface : (v)** (۱) گھڑک کر بد حواس کر دینا : اس طرح گھڑکنا کہ دوسرے کے چہرے کا رنگ فق ہو جائے۔ (۲) بے باکی سے مقابلہ کرنا : ڈٹ کر سامنے آنا۔

**Outfall : (n)** نکاس : بدر ریز : (ندی ، نالے ، پرنالے ،وغیرہ کا) نکاس، موکھایا دہانہ (جہاں وہ سمندر ، جھیل وغیرہ میں گرتے ہیں) : (ارضیات) نکاس نالہ۔

**Outfield and infield system : (n)** نظام کاشت کاری اس میں گھر کے پاس ہی زمین کو جوتا اور کھاد دیا جاتا ھے : دیہی پاہی نظام (جس میں دیہی زمین کو پابندی سے اور باقاعدہ طور پر آباد کیا جاتا ھے اور پاہی زمین کو چراگاہ کے لئے چھوڑ دیا جاتا ھے یا کبھی کبھار آباد کیا جاتا ھے۔

**Outfight : (v)** (دوسرے سے) بہتر لڑنا : نسبتاً بہتر لڑنا : لڑائی میں فائق رہنا : نسبتاً بہتر مقابلہ کرنا : مقابلے میں فائق رہنا : بہتر مبارزت کرنا : بہتر مکابازی کرنا: مار بھگانا (میدان سے)۔

**Outfighting : (n)** (۱)(دوسرے سے) زیادہ دیر تک لڑتے رہنا۔ (۲) وہ مکا بازی جو ہاتھ بھر کے فاصلے سے ہو : دور کی مکابازی۔

**Outfit : (n)** (۱) ضروری اشیاء یا لوازمات سے آراستہ کرنے کا عمل : لوازمات سے آراستہ کرنے کے اخراجات۔ (۲) کسی سفر یا مہم جوئی کے لئے ضروری سازو سامان یا لوازمات: سامان سفر : لوازم سفر : توش : سازوبرگ : تجہیزات : لوازم : اسباب :کسی بھی مقصد کے لئے لوازمات کا کوئی سیٹ : لوازم کار :اسباب کار۔ (۳) دستۂ مسافرین : مسافروں کا دستہ : کوئی شخص جو سامان سفر کے ساتھ ہو (امریکا) : (نیز بول چال) ٹکڑی : جتھا : گروہ۔ (۴) (مجازاً) (ذہنی یا مادی) لوازمات : ساز و سامان : اثاثہ۔

**Outfit : (v)** ضروری لوازمات سے آراستہ کرنا یا ہونا : ضروری اشیاء مہیا کرنا : ضروری سازو سامان سے لیس کر دینا یا ہو جانا۔

**Outfitter : (n)** (کسی چیز کا) سازوسامان بیچنے والا :سامان سفر بیچنے والا : لوازمات سفر یا کھیل کود کی چیزوں کا دکان دار۔

**Outflame : (v)** (۱) زیادہ تاباں و درخشاں ہونا :درخشانی و تابانی میں فائق ہونا : آب و تاب یا روشنی میں زیادہ ہونا : زود مشتعل ہونا : زیادہ مشتعل ہونا۔ (۲) جل اٹھنا : روشن ہو جانا : مشتعل ہو جانا : بھڑک اٹھنا : شعلہ فشاں ہونا : منور ہونا : نور پاش ہونا (شعر)۔

**Outflank : (v)** (۱) (فوج) (میمنے یا میسرے کا میدان میں) حریف کے میمنے یا میسرے سے آگے تک پھیل جانا: فوج مخالف کے میمنے یا میسرے سے آگے تک پھیل جانا۔ (۲) (مجازاً) پھانسنا : پھندے میں لانا : دام میں لانا : محاصرہ کر لینا : محاصرے میں لے لینا : گھیر لینا۔ (۳) (فوج کے میمنے یا میسرے سے) آگے تک پھیلا ہونا۔

**Outflow : (n)** (۱) مخرج۔ (۲) جریان : بہاؤ : بہہ نکلنا : اخراج : (مجازاً) باہر کر طرف کوئی بھی حرکت جو دیکھنے میں پانی کے بہاؤ کی سی ہو۔ (۳) بہہ کر نکلی ہوئی مقدار۔

**Outflow of gold :** (معاشیات) خروج طلا۔

**Outfly : (v)** (۱) (شعر) اڑجانا : پرواز کر جانا : جھپٹ کر گذر جانا : تیزی سے گذر جانا۔ (۲) اڑنے میں سبقت لے جانا : اڑ کر آگے نکل جانا۔

**Outfool : (v)** (۱) بیوقوفی کی حد سے گذر جانا : بے وقوفی میں دوسرے سے بڑھ جانا : زیادہ بے وقوفی ظاہر کرنا۔ (۲) بے وقوف بنانے میں سبقت رکھنا : بے وقوف بنا کر غالب آنا : دوسرے کو بیوقوف بنا دینا : بے وقوف بنانے میں دوسرے پر غالب آ جانا۔

**Outfoot : (v)** پیدل چل کر دوسرے سے آگے نکل جانا : رفتار میں بڑھ جانا : زیادہ تیز چلنا : رقص : دوڑ یا کشتی رانی میں سبقت لے جانا : دوڑ کرآگے نکل جانا : دوسروں کو پیچھے چھوڑ دینا۔

**Outgate : (n)** (۱) باہر نکلنے یا باہر آنے کاعمل : خروج : ظہور : (کسی تنگ جگہ ، تنگ وادی یا گھاٹی سے) نکل کر میدان میں آنے کا عمل۔ (۲) نکاس : بہاؤ : نکلنے کا راستہ : (مجازاً) راہ نجات : چھٹکارے کی صورت یا راہ۔

**Outgeneral : (v)** سپہ داری یا سپہ سالاری میں سبقت لے جانا :دوسرے سے بہتر سپہ سالار ثابت ہونا : فوجی مہارت میں

دوسرے پر فائق ہونا : سپہ داری میں دوسرے کو مات دے دینا۔

**Outgo : (v)** (۱) زیادہ تیز چلنا : رفتار میں بڑھ جانا : آگے نکل جانا : (دوسرے کو ) پیچھے چھوڑ دینا ۔ (۲) سبقت لے جانا : آگے بڑھ جانا (کسی نقطے ، حد ، بندش وغیرہ سے) فائق ہونا : فضیلت رکھنا۔

**Outgo : (n)** (۱) اخراجات :مصارف ۔ (۲) باہر نکلنے کا عمل یا طریق عمل : اخراج : نکاس : رحیل ۔ (۳) باہر نکلنے کا راستہ : بہاؤ : (مجازاً) راہ نجات۔

**Outgoer : (n)** نکلنے والا : باہر جانے والا : (خصوصاً) کسی جگہ : کسی دفتر یا لگان داری سے خارج ہونے والا : (کسی جگہ ، دفتر وغیرہ کو) چھوڑنے والا : جانے والا ۔

**Outgoing : (n)** نکلنے یا باہر جانے کا عمل : خروج : اخراج : نکاس : نکاسی ۔ (۳) (عموماً جمع) اخراجات : مصارف۔

**Outgoing : (a)** (۱) باہر جانے یا نکلنے والا : جاری : لینے والا : بہتا ہوا ۔ (۲) دفتر : عہدے یا قبضے سے باہر جانے والا : متصرف : راحل ۔

**Outgrow : (v)** (۱) زیادہ تیزی سے بڑھنا۔(۲) قدس میں بڑھ جانا : زیادہ لمبا ہو جانا۔ (۳) اتنا بڑھ جانا کہ کپڑے چھوٹے ہو جائیں ۔ (۳) بالیدگی یا نشو و نما کے عمل میں پیچھے چھوڑ دینا : آگے بڑھ جانا ۔ (۵) (بچے کا ) بڑا ہو کر چھوڑ دینا (عادت ، شوق) : بڑا ہو جانے کے بعد پیچھا چھو ٹنا (بیماری سے ) ۔

**Outgrowth : (n)** (۱) اگنے یا ابھنے کا عمل : وہ چیز جو کسی چیز سے اُگے : شاخ : ٹہنی : جسم حیوانی یا نباتی پر کسی غیر طبعی شے کا پیدا ہو جانا : (نباتیات) بر بالیدگی : (مرضیات) زائدہ : بدگوشت: پھوڑا : بر آمدگی ۔ (۲)(مجازاً) فطری پیداوار : نتیجہ : ماحصل : پیداوار۔

**Outhaul : (n)** (جہاز رانی ) رسّہ جس کے ذریعہ بادبان کھینچ کر جہاز کا رخ بدلتے ہیں۔

**Outhauler : (n)** بادبان کے رسّے کو کھینچ کر جہاز کا رخ بدلنے والا : کسی چیز کو باہر کی طرف کھینچنے والا رستہ۔

**Outhector : (n)** (دوسرے کو) ہیکڑی یا شیخی میں مات کرنا : قابوچی پن میں بڑھ جانا۔

**Outher : (adv.)** (بول چال) Either کا قدیم مترادف ۔

**Outhouse : (n)** ملحقہ مکان : مکان یا عمارت جو رہائشی مکان سے ملحق ہو : مثلاً اصطبل وغیرہ۔

**Outing : (n)** ہوا خوری : سیر سپاٹا : تفریحی سفر : سیر :چھوٹا سا تفریحی سفر۔

**Outjockey : (n)** چالاکی یا دغا بازی سے غالب آنا : چرکا دینا : دھوکا دینا۔

**Outkeeper : (n)** مساحتی کمپاس کے ساتھ استعمال کیا جانے والا آلہ جو نشانات کو قطار میں رکھنے کے لئے ہوتا ہے ۔

**Outland : (n)** بیرونی خطہ : غیر ملکی خطہ : غیر ملکی سر زمین : علاقۂ غیر (قدیم شاعری ) ۔

**Outland : (a)** (۱) دوسرے ملک کا : غیر ملکی : بیرونی : غیر ملک سے متعلق (شعر) (۲) (اسکاتستان) دورہ افتادہ : مرکز سے دور : دور دراز۔

**Outlander : (n)** (۱) بدیسی یا غیر ملکی شخص : غیر ملک کا شہری : غیر : بیگانہ : اجنبی (شعر یا ادبی احیاء )۔ (۲) جنوبی افریقی سیاست میں ڈچ کا غیر ملکی شخص(اس کا اطلاق ۱۹۰۲-۱۸۹۹ ء کی جنگ سے پہلے ان غیر ملکیوں پر ہوتا تھا جو جنوبی افریقی جمہوریہ میں بس گئے تھے یا عارضی طور پر مقیم تھے)۔

**Oulandish : (a)** [ OE. 'Utlensdis', 'utland.'] (۱) غیر ملکی : غیر : بیگانہ :اجنبی : غیر مقامی ۔ (۲) غیر ملک کا : غیر زبان کاسا: غیر ملکی وضع کا : غیر مانوس : اجنبی : انوکھا: غریب : عجیب الہیئت : بے ہنگم : بے ڈول : بے تکا۔ (۳) دور : بعید : بعد : الگ : شاہراہ سے الگ : راہ سے الگ : دور دست : دور افتادہ : تہذیب سے بہت دور : گنوارو : گنوار : تہذیب سے بیگانہ (اب صرف حقارتاً)۔

**Outlandishly : (adv.)** غیر ملکی انداز میں : غیر مانوس طور پر : عجیب و غریب انداز میں : بے ہنگم طور پر : انوکھے انداز میں : گنوارو انداز میں۔

**Outlandisness : (n)** غیریت : بے گانگی : نا مانوسیت :انوکھاپن : بو العجبی : بے ڈھنگا پن : گنوارپن : اجنبیت : بے تکاپن ۔

**Outlast : (v)** نسبتاً زیادہ دیر تک باقی رہنا یا قائم رہنا ( دوسری چیز کا مقررہ مدت سے ) زیادہ چلنا یا کام دینا : زیادہ مدت تک کام دینا : بہت دن تک باقی رہنا یا وجود میں قائم رکھنا۔

**Outlaugh : (v)** ہنسنے میں سبقت لے جانا : زیادہ ہنسنا : بے تحاشا ہنسنا : (دوسرے سے ) زیادہ ہنسنا: (دوسرے کو) ہنسنے میں مات دینا۔

**Outlaw : (n)** [late OE. 'Utlage.'] (۱) قانون کے فوائد یا حمایت سے محروم کیا ہوا شخص یا چیز : قانون کی حفاظت سے محروم کیا ہوا شخص یا چیز : قانونی حفاظت سے خارج کیا ہوا شخص : قانون سے باہر شخص یا چیز ۔ (۲) جلا وطن : خارج البلد : راندۂ قانون: (سیاسیات) مفرور : اشتہاری مجرم قانون سے بھاگا ہوا شخص ۔ (۳) وحشی اور بغیر سدھا یا ہوا جانور (خصوصاً گھوڑا) : غیر ترتیب یافتہ جانور ۔

**Outlaw : (v)** (۱) قانون کی حمایت یا حفاظت سے محروم کرنا : راندہ ' قانون قرار دینا : جلا وطن کرنا ۔ (۲) ناجائز بنا دینا : غیر قانونی بنا دینا ۔ ناجائز قرار دینا ۔ (۳) قانون کی گرفت یا قانونی دائرہ اختیار سے باہر کر دینا ۔

**Outlaw : (a)** ممنوع : ناجائز : غیر قانونی : خلاف قانون : تنظیم یا جماعت کے ضوابط کے خلاف ۔

**Outlawry : (n)** [ AFr. 'Ultageric.'] (۱) کسی شخص کو قانون کی حفاظت سے محروم کرنے کا عمل یا وہ قانونی کاروائی جس کے ذریعہ کسی کو قانون کی حمایت و حفاظت سے محروم کیا جاتا ہو یا کیا گیا ہو : راندۂ قانون ہونے کی حالت : قانون کی حمایت سے محرومی : اخراج از حمایت قانون ۔ (۲) قانون کی نافرمانی یا عدم احترام : عدول حکمی : سرکشی : لاقانونیت : قانونی بندشوں سے آزادی ۔

**Outlay : (n)** صرف : خرچ (جمع اخراجات) : (معاشیات) مصارف ۔

**Outlay : (v)** (۱) (شعر) باہر رکھنا : نمایاں کرنا : دکھانا : نمائش میں رکھنا ۔ (۲) (رقم) خرچ کرنا: صرف کرنا۔

**Outleap : (n)** زیادہ پھلانگ جانے کا عمل : زیادہ جست لگانے کا عمل : فرار : جھپٹ : اڑان : یورش : دھاوا : طوفان : ابال : اچھال : ہیجان : دھماکہ : پھٹ پڑنا ۔

**Outlet : (n)** (۱) نکاس : موکھا : نکلنے کا راستہ ۔(۲) بازار(مال نکاسی کے لئے ) ۔ (۳) وہ جگہ جہاں کوئی چیز باہر رکھی جاتی ہو : خصوصاً چراگاہ جس میں مویشیوں کو باہر چھوڑ دیاجاتا ھے ۔ (۴) گھر سے ملحقہ میلان : صحن : انگنائی ۔ (۵) (ادبی و مجازی) جریان : اخراج : بہہ نکلنا : بہاؤ : بہہ کر نکلنا ۔ (٦) توصیفاً (مثلاً Outlet-pipe وغیرہ ) ۔

**Outlet-tube : (n)** (انجینئرنگ ) نکاس نلی ۔

**Outlie : (v)** (کسی چیز کا ، کسی چیز کے ) پیچھے یا پرے ہونا : ورے ہونا : باہر کی طرف ذرا ہٹ کر ہونا : منفصل ہونا ۔

**Outlier : (n)** (۱) کھلی ہوا میں زیر آسمان سونے والا یا رہنے والا : دفتر یا کارگاہ سے باہر رہنے والا۔ (۲)بیرونی : اجنبی : بیگانہ : بیگانہ شخص ۔(۳) کھلی ہوا میں رہنے والا ہرن وغیرہ ۔ (۴) صخرہ : گھاس پلی چٹان جو اپنے مقام کے ارضیاتی طبقے سے تعلق رکھتی ہو : (ارضیات) چٹان وغیرہ کا وہ حصہ جو اس سے علاحدہ ہو : منفصل حصہ : وہ حصہ جو کٹاؤ کے باعث بڑے حصے سے دور جا پڑا ہو ۔ (۵) کسی چیزکا حصہ جو اس سے الگ ہو گیا ہو یا کسی تنظیم وغیرہ کا رکن جو علاحدہ ہو چکا ہو ۔

**Outline : (n)** (۱) خاکہ : گِردہ : بیرونی خطوط : خط محیط : محیط ۔ (۲) مجمل نقشہ : ہلکا خکہ ۔ (۳) مجمل مسودہ : مجمل بیان : موٹی موٹی باتیں: خلاصہ : غیر مفصل بیان ۔ (۴) (جمع) اہم خصوصیات: عام اصول : کل اصول ۔ (۵) توصیفاً مثلاً Outline stitch ۔

**In outline :** صرف خاکے میں پیش کیا ہوا۔

**Outline : (v)** (۱) خاکہ بنانا : مجمل طور پر بیان کرنا : خاکہ کھینچنا : مجمل نقشہ بنانا ۔ (۲) (آرائش وغیرہ میں ) بیرونی حدود قائم کرنا ۔ (۳) خلاصہ بیان کرنا : اہم خصوصیات کی نشاندہی کرنا ۔

**Outlinear : (a)** خاکہ نما : خاکے کے جیسا : مجمل : اجمالی : غیر مفصل ۔

**Outlive : (v)** (۱) زیادہ دنوں تک جینا : (کسی سے ) زیادہ زندہ رہنا : زیادہ دنوں تک رہنا : زیادہ کام دینا : معمول سے زیادہ مدت تک قائم رہنا ۔ (۲) (معمولی عمر یا مقررہ مدت سے ) زیادہ جینا ۔ (۳) (کسی مخصوص حالت یا حادثے وغیرہ سے ) صحیح سلامت نکل آنا ۔ (۴) (بعد کی زندگی میں) غالب آجانا : نجات پا جانا ( بد نامی وغیرہ سے) ۔ (۵) آگے نکل جانا : زیادہ لمبا یا بڑا ہو جانا ۔

**Outlook : (n)** (۱) دیکھ بھال : محتاط اور چوکس نگہبانی : چوکس نگرانی (ادبی و مجازی ) ۔ (۲) منظر : نظارہ : جائے نظارہ : وہ جگہ جہاں سے باہر دیکھا جائے یا دیدبانی کی جائے ۔ (۳) آثار : رنگ ڈھنگ : متوقع حالات ۔ (۴) نظریہ : نقطۂ نظر نیز توصیفاً(مثلاً Outlook post) ۔

**Ones outlook on life :** کسی شخص کا تصور زندگی : نظریۂ زندگی ۔

**Outlook : (v)** گھور کر یا ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے میں (دوسرے کو) مات دے دینا : پلک جھپکائے بغیر زیادہ دیر تک تکنا ۔

**Outlying : (a)** (۱) مقررہ حدود کے باہر واقع : معینہ حدود کے باہر پڑا ہوا : (مجازاً ) بیرونی : خارجی : غیر متعلق : خارج

الاصل ۔ (۲) (جانور ) جو پارک سے باہر اپنے باڑے یا ماند (لیٹنے یا آرام کرنے کی جگہ ) بناتے ہیں ۔ (۳) دور دراز : دور افتادہ : مرکز سے دور : الگ تھلگ : علاحدہ : راستے سے الگ : آبادی کے مراکز سے دور رہنے والا : شہر سے دور رہنے والا : آبادی سے الگ رہنے والا ۔

Outmanoeuvre / -ver : (v) داؤ گھات میں سبقت لے جانا : فوجی حرفت یا حکمت عملی میں (دوسرے سے) بڑھ جانا : حکمت عملی سے مات دے دینا : بہترفن حرب یا فوجی حکمت عملی کے ذریعہ غالب آنا ۔

Outmarch : (v) تیز تر یا دور تر چلنا یا کوچ کرنا : چلنے میں فائق رہنا : اس طرح چلنا کہ (دوسرے کو) پیچھے چھوڑ دینا ۔

Outmatch : (n) وہ میخ جو اپنی فیلڈ سے باہر ہو ۔

Outmatch : (v) بڑھ جانا : سبقت لے جانا : فائق ہو جانا ۔

Outmoded : (a) متروک : خلاف وضع : فیشن سے باہر : غیر رائج : غیر مروج : خلاف فیشن ۔

Outmost : (a) [var. of 'Utmest. '] بہت دور : بعید ترین ۔

Outmove : (v) غالب آنا : چال میں بڑھ جانا : (شطرنج وغیرہ میں ) کوئی ایسی چال چلنا جس سے حریف کو شکست ہو جائے ۔

Outness : (n) بیرونیت : خارجیت : ظاہریت : معروفیت : سطحیت ۔

Outnumber : (v) تعداد میں بڑھ جانا : شمار میں زیادہ ہونا :گنتی میں زیادہ ہونا : حساب میں زیادہ ہونا ۔

Outpace : (v) رفتار میں بڑھ جانا : زیادہ تیز چلنا ۔

Outpage : (n) (دائیں طرف سے ) پہلا صفحہ : باہر کا صفحہ : اوپری صفحہ : صفحہٴ اول : (بائیں طرف سے لکھی جانے والی زبانوں کی کتاب کا ) آخری صفحہ : پچھلا صفحہ ۔

Outpass : (v) (۱) (حدود کو) پار کر جانا : حد سے گزر جانا : (کسی حد کے) اس پار ہو جانا : حد سے باہر نکل جانا یا ہو جانا ۔ (۲) (مجازاً) (کسی صفت میں) بڑھ جانا : فائق ہو جانا : شرف یا فضیلت رکھنا ۔

Outpoint : (v) (۱) ہلکی بادبانی کشتیوں کی دوڑ) ہوا کے رخ پر کھینے (دوسری کشتیوں سے) بڑھ جانا ۔ (۲) نمبروں یا پوائنٹس کی بنا پر ہرا دینا : پوائنٹس سے ہرا دینا (مکابازی وغیرہ میں) ۔

Outport : (n) (۱) باہری بندرگاہ : خارجی بندرگاہ (جو کسی شہر یا قصبے سے باہر واقع ہو ) ۔(انگلستان میں لندن کی بندرگاہ کو چھوڑ کربقیہ تمام بندرگاہوں کے لئے مستعمل ہے ) ۔ (۲) بر آمدی بندرگاہ : بندرگاہ جہاں سے مال برآمد کئے جاتے ہوں ۔

Outpost : (n) (فوج کی) بیرونی چوکی: بیرونی حفاظتی چوکی : فوج پڑاؤ سے باہر تھوڑے فاصلے پر مقررہ چوکی جو اچانک بیرونی حملے سے حفاظت کے لئے ہوتی ہے ۔ (نیز مجازی و توصیفی معنوں میں ) ۔

Outpour : (n) انڈیلنے ، بہانے یا بکثرت خارج کرنے کا عمل: دھار باندھ کر بہانا : اس طرح بہانے یا بہنے والا : کثیر اخراج یا بہاؤ : کثرت : فراوانی : طغیانی : بھر پور روانی ۔

Outpour : (v) انڈیلنا : کثرت سے بہنا : بکثرت خارج کرنا : دھار باندھ کر نکلنا یا بہنا : موجوں کی طرح خارج کرنا : بھر پور روانی کے ساتھ آنا یا نکلنا (خاص کر شعر میں ) : موجوں کی روانی کے ساتھ خارج ہونا یا نکلنا ۔

Outpouring : (n) بھر پور طور پر یا طغیانی کے ساتھ خارج ہونے کا عمل : (تقریر یا تحریر میں) (خصوصاً جمع) جذبات کا پر جوش اظہار : درد دل کا اظہار : بھرپور اور پُر زور اظہار جذبات ۔

Output : (n) (۱) نکالنے یا خارج کرنے کا عمل : نکلی ہوئی چیز : حاصل : ماحصل : پیداوار : بر آمد :پیداوار کی مقدار یا تعداد کے اعتبار سے کسی کارخانے کی پیداوار یا کارکردگی : کام کی مقدار : (معاشیات) نکاسی ۔ (۲) (عضویات) فضلات : بیکار اجزاء جنہیں پھیپھڑوں ، مثانوں اور جلد کے ذریعہ جسم سے خارج کر دیا جاتا ہے (بخلاف Income یعنی وہ اجزاء جو جزو بدن ہو جاتے ہیں ) ۔ (۳) (برقیات) کسی آلے یا سرکٹ سے خارج شدہ قوت : کرنٹ یا وولٹیج ۔ (۴) وہ مرکز یا مقام جہاں سے توانائی ، اطلاعات وغیرہ لی جاتی ہیں یا اپنے نظام سے جدا ہوتی ہیں ۔

Output valve : (n) (ریڈیو) بر آمد والو : پاور والو ۔

Outputter : (n) صنعتی مال تیار کرنے والا : صنعتی پیداوارکرنے والا: پیدا کار : پیدا کنندہ : پروڈیوسر ۔

Outrage : (n) [Fr. f. OFr. outrer .] (۱) ہتک : تہتک : نا جائز دست اندازی : (قانون) بے حرمتی : (حقوق کی) پامالی ۔ (۲) (قانون) دست درازی :ظلم : تظلم : تشدد : اندھیر : شرم ناک حرکت : بیہودہ حرکت ۔ (۳) کسی کے اصولوں یا احساسات کو مجروح کرنا ۔

Agrarian outrage : دیکھو Agrarian

**Outrage : (v)** (۱) ظلم کرنا؛ ہتك کرنا ؛ بے حرمتی کرنا؛ دست درازی کرنا؛ بے عصمت کرنا؛ ناجائز دست اندازی کرنا۔ (۲) (کھلم کھلا) خلاف ورزی کرنا ؛ توڑنا؛ پیروں تلے روندنا؛ اعلانیہ خلاف ورزی یا انحراف کرنا؛ پامال کرنا (حقوق، قانون، اخلاق یا کسی اصول کو)۔

**Outrage monger : (n)** سیاسی غنڈہ؛ سیاسی مقاصد کے لئے ظلم، تشدد، ہتك، دست درازی یا خلاف ورزیاں کرنے والا۔

**Outrageous : (a)** (۱)شدید ؛ سخت ؛ حد سے زیادہ ؛ غیر معمولی۔ (۲) تند ؛ غضب ناك ؛ قہر آلود ؛ پُر قہر۔ (۳) وحشیانہ ؛ ظالمانہ ؛ شرمناك ؛ بے شرمی کا۔ (۴) فحش ؛ گندا۔

**Outrageously : (adv.)** (۱) بہ شدت ؛ حد سے زیادہ۔(۲) تندی ؛ غضب ناك انداز سے۔ (۳) وحشیانہ ؛ ظالمانہ ؛ شرمناك طور پر۔

**Outrageousness : (n)** شدت ؛ تندی ؛ وحشیانہ پن ؛ شرمناکی۔

**Outrange : (v)** (۱)(بندوق کی مار یا زد) (دوسری بندوق سے) زیادہ ہونا؛ نسبتاً زیادہ دور تك مار کرنا (بندوق، توپ وغیرہ کا) ؛ نسبتاً زیادہ لمبا رینج ہونا۔ (۲) بہ لحاظ زمانہ آگے بڑھ جانا ؛ (دوسرے کو) پیچھے چھوڑ دینا؛ زیادہ دنوں تك باقی رہنا۔

**Outre : (a)** [ Fr. pa. ppl. of 'Outrer. '] غیر معمولی ؛ غیر صحیح ؛ نامناسب ؛خارج المرکز؛سنکی ؛ نرالا ؛ عجیب ؛ انوکھا ؛ بے راہ؛ ناشائستہ ؛خلاف تہذیب ؛حد سے گذرا ہوا؛ حدود سے باہر؛ حدود سے متجاوز۔

**Outreness : (n)** غیر معمولی پن ؛ بے مرکزیت ؛ سنکی پن ؛بو العجبی؛ انوکھاپن ؛ حد سے گذرا ہوا یا حد سے متجاوز ہونے کی حالت۔

**Outreach : (v)** (۱) رسائی یا پہنچ میں (دوسرے سے) بڑھ جانا؛ تجاوز کرنا ؛ سبقت لے جانا؛ آگے نکل جانا؛ حد سے گذر جانا؛ فائق ہونا۔ (۲) بڑھنا؛ پھیلنا ؛ بڑھانا ؛ پھیلانا ؛ پھیلا ہوا ہونا؛ وسیع کرنا یا ہونا ؛ پہنچنا یا پہنچانا (شعر)۔

**Outrecuidance : (n) [(o) Fr.]** غرور ؛ تکبر؛ خودبینی ؛ خود پسندی ؛ نخوت ؛ کبر نفس ؛ تحکم ؛ گھمنڈ ؛ زعم ؛ فخر۔

**Outride : (v)** (۱) (شعر) خطرے سے بچ کر یا صحیح سلامت نکل جانا؛ سلامت گذر جانا۔ (۲) (دوسرے سے) بہتر، تیز تر اور دور تر سواری کرنا ؛ سواری میں (دوسرے سے) آگے نکل جانا؛ پیچھے چھوڑ دینا۔ (۳) (جہاز کا) (طوفان سے) صحیح سلامت نکل آنا ؛ بچ کر نکل آنا۔

**Outrider : (n)** (۱) (بول چال) کسی تاجر کا سفری ایجنٹ۔ (۲) ہم رکاب ملازم؛ ہم رکاب خدمت گار (جو سواری پر آگے آگے یا ساتھ ساتھ چل رہا ہو)۔

**Outrigged : (a)** (کشتی) جس میں Outriggers لگے ہوں۔

**Outrigger : (n)** (۱) (جہازرانی) آگے کو نکلا ہوا شہتیر ،بلی یا تھاتھر وغیرہ جو جہاز کے اطراف میں مختلف مقاصد (مثلاً مستولوں کو سہارا دینے) کے لئے لگا دیتے ہیں ؛ اس طرح بلی لگی ہوئی کشتی۔ (۲) عمارت میں اس قسم کا آگے نکلا ہوا شہتیر ؛ (تعمیرات ، میکانیات) کسی دیوار یا فریم کا آگے کو نکلا ہوا حصہ۔ (۳) وہ ڈنڈا جو گاڑی کے بم سے آگے نکلا ہوا ہوتا ہے اور جس میں زائد گھوڑا جوتتے ہیں ؛ اس طرح جتا ہوا گھوڑا۔ (۴) لوہے کا باہر کو نکلا ہوا کشتی کا ٹیکا جس پر Rowlock ٹکا رہتا ہے۔ (۵) بحر ہند اور بحر الکاہل میں چلنے والی ڈونگیوں (چھوٹی کشتیوں) میں خاص ترکیب سے لگی ہوئی بلیاں جو باہر کی طرف نکلی ہوتی ہیں اور کشتی کو الٹنے سے بچاتی ہیں۔

**Outright : (adv.)** (۱) بالکل ؛ تمام تر؛ سراسر ؛ یك قلم ؛ سب کا سب ؛ طعی طور پر؛ بحیثیت مجموعی ؛ مجموعی طور پر۔ (۲) بے لاگ طور پر ؛ صاف صاف ؛ واضح انداز میں صریحاً ؛کھلم کھلا ؛ بالکل ظاہراً۔

**To kill outright :** مار ڈالنا (اس طرح کہ مقتول وہیں پر دم توڑ دے)۔

**To purchase or sell outright :** براہ راست اور فوری خرید و فروخت ؛ ایسی خرید و فروخت جس میں شے معینہ فوراً ہی خریدار کی ملك ہو جاتی ہے۔

**Outright : (a)** (۱) سیدھی سمت کی طرف منعطف ؛ سیدھی سمت کو جانے والا (شاذ)۔ (۲) راست ؛ بلا واسطہ ؛ سیدھا ؛ صریح ؛ پورا ؛ قطعی ؛ کامل ؛ کھلا ہوا۔ (۳) مکمل ؛ سب کا سب ؛ تمام تر؛ یکسر ؛ سالم ؛ سموچا ؛ بے کم و کاست۔

**Outrightness : (n)** صاف یا صریح ہونا ؛ قطعیت ؛ اکملیت ؛ سالمیت۔

**Outring : (v)** (۱) (گھنٹی وغیرہ) بجنا۔ (۲) زیادہ تیز (گھنٹی) بجانا ؛ زور دار جھنکار کے ساتھ بجانا ؛ زور دار آواز میں (گھنٹی) بجانا (اس طرح کہ دوسری گھنٹی کی آواز ڈوب کر رہ جائے)۔

**Outrival : (v)** حریف کی حیثیت سے (دوسرے پر) فائق ہونا ؛ اپنے حریف یا مقابل سے بڑھ جانا ؛ سبقت لے جانا ؛ شرف یا فضیلت رکھنا ؛ کسی بھی مقابلے میں فائق ہونا یا مقابل

کو مات دے دینا۔

**Outroll : (v)** (۱) آگے کی طرف لڑھکنا : باہر کی طرف لڑھکنا : لڑھک کر باہر چلا جانا : گاڑی میں سوار ہو کر باہر جانا : (گاڑی کا) چلا جانا : باہر جانا۔ (۲) ادھڑ جانا : کھل جانا : الٹا چکر دینا یا چکّر کھانا (جس سے لپٹی ہوئی چیز کھل جائے)۔

**Outroot : (v)** بیخ کنی کرنا : جڑ سے اکھاڑ پھینکنا : استیصال کرنا : نیست و نابود کرنا : مٹا دینا : قلع قمع کرنا۔

**Outrun : (v)** (۱) آگے کو نکلنا : دوڑ کر نکل جانا : برتن سے بہ جانا : ختم ہو جانا : دوڑ کر شل ہو جانا۔ (۲) دوڑ میں آگے نکل جانا : دور تر اور تیز تر دوڑنا : دوڑ میں سبقت لے جانا : (دوسروں کو) پیچھے چھوڑ دینا : نکل بھاگنا : بچ نکلنا (نیز مجازاً)۔ (۳) (مجازاً) کسی معینہ نقطے یا حد سے آگے بڑھ جانا : حد سے گذر جانا یا آگے نکل جانا : عمل میں آگے بڑھ جانا : عمل میں کسی نقطے یا حد سے گذر جانا۔

**To outrun the constable :** لمبے قدم بڑھانا : بہت تیز چلنا : انتہائی تیز چلنا : بہت دور چلے جانا : بہت آگے بڑھ جانا : حیثیت سے زیادہ رقم خرچ کر ڈالنا : مقروض ہو جانا۔

**Outrunner : (n)** (۱) دوڑ کر آگے نکل جانے والا : نکل بھاگنے والا : خصوصاً گھوڑا جو گاڑی کے بم سے باہر جتا ہوا ہو یا گاڑی کے بم سے آگے نکل جاتا ہو۔ (۲) (مجازاً) پیش رو : نقیب : چاؤش : پیش سوار۔ (۳) (گاڑی کے ساتھ) دوڑنے والا پیادہ۔ (۴) کتا جو برف گاڑی سے آگے رہنمائی کے لئے دوڑے : رہنما کتا۔

**Outrush : (n)** تیزی سے باہر نکلنا : تندی سے بہنا : تیز بہاؤ : تیز نکاسی۔

**Outsail : (v)** (کشتی وغیرہ) کھینے میں آگے نکل جانا : فائق ہونا : (دوسرے سے) تیز تر اور دور تر کھینا : (دوسری کشتی کو) پیچھے چھوڑ دینا : (مجازاً) دوڑتے ہوئے یا تیزی سے آگے نکل جانا : دوڑ کر گذر جانا : تیز روی سے گذر جانا : (دوسرے کو) پیچھے چھوڑ دینا : شائیں سے گذر جانا۔

**Outscore : (v)** حریف سے زیادہ پوائنٹ حاصل کرنا۔

**Outscour : (n)** دوڑ : دوڑنے یا دوڑ کر گذرنے کا عمل : نہر یا نالی کو صاف کرتے وقت پانی کی رفتار : تیز رفتاری : تیز روی : تندی : تیزی۔

**Outsee : (v)** (۱) بصارت یا بصیرت میں (دوسرے سے) بڑھ جانا یا بڑھ کر ہونا : تیزئ بصارت یا تیزئ بصیرت میں فائق ہونا۔ (۲) (کسی حد یا نقطے کے) آگے تک دیکھنا : اس پار تک دیکھنا : (صیغہ حد یا نقطے سے) زیادہ دور تک دیکھنا۔

**Outsell : (v)** (۱) نسبتاً زیادہ قیمت پر بیچنا : گراں فروخت کرنا : زیادہ دام لینا : (مجازاً) قیمت میں بڑھ جانا : بیش قیمت یا قیمتی ہو جانا : بیش بہا ہونا۔ (۲) نسبتاً زیادہ بکری کرنا : زیادہ مال بیچ ڈالنا : (دوسرے سے) زیادہ مال فروخت کر لینا۔

**Outshine : (v)** (۱) زیادہ چمکنا : آب و تاب میں بڑھ جانا : زیادہ روشن ہونا : زیادہ شاندار ہونا : زیادہ ممتاز ہونا : زیادہ با رونق ہونا۔ (۲) چمکنا : روشن ہونا : تاباں یا درخشاں ہونا : دور تک چمکنا : روشنی خارج کرنا۔

**Outshoot : (v)** (۱) زیادہ بہتر یا دور تر پھینکنا : زیادہ دور تک گولی مارنا۔ (۲) (نئی شاخ کا دوسری شاخوں سے) زیادہ لمبا ہو جانا یا آگے نکل جانا یا بڑھ جانا۔ (۳) (کسی حد یا نشان سے) آگے نکل جانا : آگے بڑھ جانا : زیادہ آگے پھینکنا یا گولی مارنا۔ (۴) تیزی سے آگے بڑھنا : زور سے آگے بڑھنا یا باہر آنا : یکایک آ جانا یا نکل جانا : پھوٹنا (کلی ، شاخ وغیرہ کا)۔

**Outshow : (v)** دکھانا : نمایاں کرنا : نمائش میں رکھنا : نمائش کرنا : ظاہر کرنا : (شعر)۔

**Outshrill : (v)** زیادہ تیز آواز نکالنا : دوسرے کی آواز کو دبا دینا (اپنی آواز کی تیزی سے) : (آواز کا) تیزی میں بڑھ جانا : دوسری آواز کو دبا دینا۔

**Outside : (n)** (۱) بیرونی سطح : باہر کا حصہ : باہر : کسی چیز کا باہری حصہ یا حصے۔ (۲) ظاہر : ظاہری حالت : ظاہری صورت : ہیئت خارجی : ہیئت ظاہری : خارجی پہلو : ظاہری شکل و صورت (جو محض ظاہری یا خارجی ہو ، بخلاف باطن یا اصلیت)۔ (۳) عالم خارجی : عالم طبعی۔ (۴) مرکز سے دور ترین حد : خارجی حد : بیرونی حد : باہری رخ : زیادہ سے زیادہ مقدار : درجہ یا تخمینہ (روزمرہ) (خصوصاً محاورے میں At the outside)۔ (۵) باہری رخ پر یا بیرونی سطح پر واقع چیز : وہ چیز جس سے بیرونی سطح کی تشکیل ہو : (خصوصاً جمع) کاغذ کے گٹھے کا اوپری ورق یا اوراق جو کم و بیش گندے اور شکن آلود ہو جاتے ہیں : وہ چیز جو بیرونی کنارے پر واقع ہو یا اس کی تشکیل کرے۔ (۶) گاڑی وغیرہ میں باہر بیٹھنے والا شخص (Outside passenger کا مخفف)۔

**To turn outside in :** اس طرح مڑنا یا گھومنا کہ اندرونی رخ باہر آجائے اور بیرونی اندر ہو جائے نیز اس طرح موڑنا یا گھمانا کہ اندر کا حصہ باہر آ جائے؛ الٹا کرنا۔

**Outside : (a)** (۱) بیرونی رخ ؛ سطح ، کنارے یا سرحد پرواقع یا اس سے متعلق ؛ خارجی ؛ اوپری ؛ باہری ؛ بیرونی ؛ باہر کا۔ (۲) کسی حلقے کے باہرکا ؛ کسی مقام یا حلقے سے باہر رہنے والا ؛ باہری ؛ بیرونی ؛ گھریا کارخانے سے باہر کام کرنے والا (جو گھر یا کارخانے سے باہر جا کر کام کرتا ہے)۔ (۳) جو کسی زیر بحث ادارے ، محکمے ، کارخانے ، مقام یا سماج میں شامل یا اس سے متعلق نہ ہو۔ (۴) جو انتہائی حد تک پہنچتا ہو ؛ انتہائی ؛ زیادہ سے زیادہ ؛ سب سے زیادہ ؛ سب سے بڑا ؛ آخری ؛ عظیم ترین ؛ اعلیٰ ترین ؛ بلند ترین ؛ ارفع ترین ؛ بعید ترین ۔

**Outside : (adv.)** (۱) مقررہ حدود سے باہر ؛ باہرکی جانب ؛ باہرکی رخ پر ؛ باہر کو ؛ کھلی ہوا میں ؛ کھلے سمندر میں (بندرگاہ سے دور)۔ (۲) زیر بحث جماعت یا فرقے سے باہر یا خارج (اس جماعت یا فرقے میں نہیں)۔ (۳) خارج (شہر سے) باہر (دائرے سے) ؛ باہر (حد سے) ؛ باہر ؛ خارجی رخ پر ؛ بیرونی رخ پر۔ (۴) دیکھو Outside of.

**Come outside :** (عامیانہ) آ جاؤ باہر! (لڑنے کا چیلینج)۔

**To get outside of :** (۱) (عامیانہ) کھا جانا ؛ نگل جانا ؛ ہڑپ کر جانا ؛ کھانا یا پینا۔ (۲) (امریکا) عبور یا دستگاہ حاصل کر لینا ؛ سمجھ لینا ؛ سمجھ جانا۔

**Outside : (prep.)** Outside of کی مختصر صورت۔

**Outside broker : (n)** باہری دلال ؛ بیرونی دلال ؛ وہ دلال جو صرافے کا رکن نہ ہو۔

**Outside car : (n)** ہلکی گاڑی جو آئرستان میں سیر و تفریح کے لئے استعمال ہوتی ہے۔

**Outside edge : (n)** برف جوتے (Skate) کی نوک پر چلنے کا مخصوص انداز۔

**(To cut, do) the outside edge :** برف جوتے (skate) کی نوک پر چلنے کا مخصوص انداز یا اس انداز سے چلنا یا اسکیٹنگ کرنا۔

**Outside jaunting car :** دیکھو Outside car

**Outside of : (prep. phr.)** (۱) باہر کی طرف ؛ باہر کے رخ پر ؛ بیرونی رخ یا کنارے پر ؛ احاطے یا حدود سے باہر (اندر نہیں) ؛ باہر کی جانب ؛ (کسی چیز یا کسی موضوع یا میلان خیال و عمل کی ) حدود سے پرے ؛ حدود سے آگے ؛ ماورائے حدود۔ (۲) (امریکی روزمرہ) کسی جماعت یا تعداد سے الگ یا اس کے علاوہ ؛ مثتنیٰ ؛ استثنائی ؛ کسی جماعت یا تعداد کے ماسوا ؛ کو چھوڑ کر۔

**Outside of a horse :** (روزمرہ) گھوڑے پر سوار۔

**Outside opinion : (n)** بیرونی لوگوں کی رائے ؛ پارلیمنٹ کے باہر والوں کی رائے۔

**Outside porter : (n)** باہرکا قلی ؛ گھر تک اسباب لے جانے والا قلی۔

**Outside seat : (n)** باہر کی سیٹ یا نشست جو کنارے کے قریب ہو۔

**Outside work : (n)** باہر کا کام (جو گھر سے باہر جا کر کیا جائے) ؛ وہ کام جو پورا کا پورا گھر کے اندر کیا گیا ہو مگر اسے باہری مزدور نے کیا ہو۔

**Outside worker : (n)** وہ مزدور جو (گھر یا کارخانے سے) باہر جا کر کام کرتا ہے۔

**Outsideness : (n)** کنارہ کشی ؛ بے تعلقی ؛ علاحدگی ؛ الگ تھلگ رہنے کی حالت یا صفت۔

**Outsider : (n)** (۱) کسی حلقے وغیرہ کے باہر کا شخص ؛ بیرونی شخص ؛ باہری شخص۔ (۲) غیر ماہر ؛ اناڑی۔ (۳) مہذب صحبت کے ناقابل ؛ (آداب معاشرت میں) کورا۔ (۴) وہ گھوڑا جس کے دوڑ یا مقابلے میں جیتنے کی امید نہ ہو۔ (۵) سیر و تفریح کے لئے استعمال ہونے والی ہلکی گاڑی ؛ سیر گاڑی ؛ جو نٹنگ کار۔ (۶)(جمع) ایک طرح کا چمٹا یا سنسی جسے باہر سے قفل کے سوراخ میں گھسایا جا سکتا ہے۔اور جس سے چابی کو پکڑ کر گھمایا جاتا ہے۔

**Outsight : (n)** بصارت ؛ خارجی مشاہدہ ؛ خارجی اشیاء کی دید ؛ قوت مشاہدہ ؛ صلاحیت مشاہدہ (صرف Insight کے تقابل میں استعمال ہوتا ہے)۔

**Outsing : (v)** (۱) بہت اچھا گانا ؛ گانے میں بازی لے جانا ؛ گانے میں اول آنا ؛ گانے کے ذریعہ غالب آنا ؛ گا کر مسحور کردینا۔ (۲) گانا ؛ نغمہ سرا ہونا ؛ گا کر رخصت کرنا۔

**Outsit : (v)** (۱) وقت معینہ یا مدت معینہ سے زیادہ دیر تک بیٹھنا ؛ معمول سے زیادہ دیر بیٹھنا۔ (۲) (دوسرے مہمانوں سے) زیادہ دیر بیٹھنا ؛ نسبتاً زیادہ دیر بیٹھنا۔

**Outsize : (n)** عام قدو قامت یا معمولی سائز سے بڑا شخص یا چیز ؛ خصوصاً سلے سلائے یا ریڈی میڈ کپڑے جو معیاری سائز سے بڑے ہوں ؛غیر معمولی سائز یا ناپ ۔

**Outsize : (a)** اوسط سائز سے بڑا ؛ اصل سائز سے بڑا۔

**Outskirt : (n)** (۱)بیرونی حدود ؛ اطراف ؛ باہری کنارہ ؛ باہری؛بورڈر؛ بیرونی حاشیہ یا سرحد ؛ (کسی علم وغیرہ کی) بیرونی مقدمات ؛ بیرونی حاشیہ ۔ (۲) (توصیفی یا نیم صفتی معنوں میں ) باہری کناروں پر واقع ؛ باہری چھور پر واقع ۔

**Outskirt : (v)** (شعر ) آس پاس یا کنارے کنارے چلنا ؛ کنارے پر واقع ہونا ؛ اطراف یا قریب واقع ہونا ؛ ساحل یا دیوار کے کنارے کنارے چلنا ۔

**Outsleep : (v)** (۱) (وقت معینہ سے) زیادہ دیر تک سونا ؛ معمول سے زیادہ سونا ۔ (۲) نسبتاً زیادہ دیر سونا ؛ دوسرے سے زیادہ سونا ۔ (۳) (ایک خاصوقت یا مدت تک) سونا یا سو کر گزار نا ؛ سو کر (ایک مدت ) گذار دینا ۔

**Outsmart : (v)** زیادہ تیز بننا یا ہونا ؛ زیادہ چالاک بننا ؛عیاری میں بڑھ جانا ؛ دھوکا دینا ؛ چرکا دینا ۔

**Outsole : (n)** جوتے کا باہری تلا (جو زمین کو چھوتا ہے ) ۔

**Outspan : (n)** (گاڑی کے گھوڑے وغیرہ کو) کھولنے کا عمل ؛جوا اتارنے کا عمل ؛ کھلنے یا جوا اتارنے کی جگہ ؛ پڑاؤ ؛ فرود گاہ ؛ لشکر گاہ ۔

**Outspan : (v) [Du. Uitspannen. ]** بیلوں یا گھوڑوں کو گاڑی سے کھولنا ؛ جوا اتارنا ؛ پڑاؤ ڈالنا ؛ ڈیرا ڈالنا ۔

**Outspeak : (v)** (۱) بہت زیادہ بولنا ؛ بولنے میں دوسرے سے بڑھ جانا ؛ بولنے میں سبقت لے جانا ۔ (۲) (کسی بات یا راز کو) افشا کرنا ؛ بول دینا ؛ کہہ دینا ؛ ظاہر کر دینا ؛ اعلان کر دینا ؛ فاش کر دینا ؛ مشہور کر دینا ؛ صاف صاف کہہ دینا ۔ (۳) بلند آواز میں گفتگو کرنا ؛ زور سے بولنا ؛ بے تکلف بول دینا ۔

**Outspend : (v)** (۱) استعداد سے زیادہ خرچ کرنا ؛ مقدور سے زیادہ خرچ کرنا ؛ فضول خرچی کرنا ؛ اصراف کرنا ؛ خرچ میں (ذرائع کی ) حدود کو پار کر جانا ؛ مقروض ہو جانا ۔ (۲) (دوسرے سے) زیادہ خرچ کرنا ؛ بڑھ چڑھ کر خرچ کرنا ؛ خرچ میں (دوسرے سے) بڑھ جانا ۔

**Outspent : (a)** خالی ؛ بے مایہ ؛ کھوکھلا ؛ جس کے پاس کچھ نہ رہا ہو ؛ چوسا ہوا ۔

**Outspin : (v)** (۱) کسی دھاگے یا تار کو اس کی پوری لمبائی تک کاتنا یا کھینچنا ؛ (مجازاً ) لمبی زندگی جینا ؛ طویل زندگی جینا ؛ طویل العمر ہونا ۔ (۲) کاتنے میں بڑھ جانا ؛ دوسرے پر سبقت لے جانا ؛ دوسرے سے زیادہ (بحث کو) طول دینا ۔

**Outspoken : (a)** (۱) (تقریر یا مقرر) صاف گو ؛ بے باک ؛ بے لاگ ؛ واضح ؛ بے تکلف ؛ بے لاگ گفتگو کا عادی ۔ (۲) کہا ہوا یا کہی ہوئی ؛ بولا ہوا ؛ فرمایا ہوا ؛ زبان سے نکلی ہوئی ۔

**Outspokenly : (adv.)** بے باکانہ ؛ بے لاگ طور پر ؛ بیباکی سے ؛ صاف گوئی سے ۔

**Outspokenness : (n)** صاف گوئی ؛ بے باکی ؛ بے لاگ پن ۔

**Outspread : (n)** (۱) توسیع ؛ پھیلاؤ ؛ پھیلانے کا عمل ۔(۲) وسعت ؛ پھیلاؤ ؛ کشادگی ؛ وسیع رقبہ ۔

**Outspread : (v)** پھیلانا ؛ وسیع کرنا ؛ وسعت دینا ؛ کشادہ کرنا ؛ کشادگی لانا ؛ بڑا کرنا ؛ بڑھانا ؛ کھولنا ؛ شائع کرنا ۔

**Outspread : (a)** پھیلا ہوا ؛ وسیع ؛ کشادہ ؛ دراز کیا ہوا ؛ بڑھایا ہوا ؛ کھلا ہوا ؛ کھولا ہوا ؛ بچھایا ہوا ۔

**Outspring : (v)** (۱) (شعر ) نکلنا ؛ پھوٹنا ؛ پیدا ہونا ؛ وجود میں آنا ؛ ظاہر ہونا ؛اچھل کر باہر آنا ؛ اچانک نکل پڑنا ۔ (۲) (دوسرے سے) زیادہ اچھلنا ؛ زیادہ دیر تک کودنا ؛ آگے نکل جانا ؛ آگے بڑھ جانا ۔

**Outstand : (v)** (۱) (بول چال) مقابلے میں ڈٹ جانا ؛ مقابلے میں ڈٹا رہنا ؛ کامیابی سے مدافعت کرنا ؛ کامیابی سے مقابلہ کرنا ؛ ڈٹ کر مقابلہ کرنا ؛ اڑ جانا ۔ (۲) زیادہ دیر تک رکا رہنا ؛ (دوسرے سے) زیادہ دیر تک جما یا ڈٹا رہنا ؛ (وقت معینہ سے) زیادہ ٹھہرنا (متروک) ۔ (۳) نمایاں طور پر کھڑا رہنا یا ڈٹا رہنا ؛ ممتاز ہونا ؛ نمایاں ہونا ۔ (۴) (جہاز کا) ساحل سے دور ہونا ؛ سمندر کی طرف جانا ۔

**Outstanding : (a)** (۱) ممتاز ؛نمایاں ؛ نکلتا ہوا یا نکلا ہوا ؛ ظاہر ؛ واضح ؛ الگ ؛ علاحدہ ؛ منفصل ۔ (۲) (حساب ) جو ابھی ادا نہ ہوا ہو ؛ غیر ادا شدہ ؛ ملتوی ؛ آئندہ غور کرنے یا چکانے کے لئے چھوڑا ہوا ؛ غیر طے شدہ ؛ غیر فیصل شدہ ؛ بے چکا یا ہوا غیر تصیفہ ؛ غیر فیصل ۔ (۳) (مجازاً ) دوسروں سے ممتاز یا جدا ؛ ظاہر ؛ نمایاں ؛ بیّن ؛ صریح ؛ واضح ؛ جالب توجہ ؛ جالب شہرت ؛ جاذب توجہ ؛ موثر ۔

**Outstanding account : (n)** (معاشیات) غیر ادا شدہ حساب : کھڑا لیکھا ۔

**Outstanding bill : (n)** (معاشیات) غیر ادا شدہ بل ۔

**Outstanding recoveries : (n)** غیر اداشدہ بازیابیاں ۔

**Outstanding term : (n)** کوئی ہبہ یا وقف جب اپنی میعاد کے اندر ان مقاصد کو جن کے لئے وہ کیا گیا تھا ، پورا کر لیتا ھے (یعنی اس سے مستفیض ہونے والوں کی موت ہو جاتی ھے ) تب اسے Satisfied term کہتے ہیں : لیکن جب تک اس میں واضح طور پر یہ بات مندرج نہ ہو کہ مستفیض ہونے والے کی موت کے بعد یہ (ہبہ یا وقف ) ختم ہو جائے : وہ اپنی میعاد معینہ تک جاری رہے گا اور اس صورت میں Outstanding or attendant term کہا جائے گا: میعاد ملتوی :میعاد ناتمام ۔

**Outstandingly : (adv.)** ممتاز یا نمایاں ہو کر: نمایاں طور پر : اعلیٰ طور پر : افضل طور پر: سب پر فائق ہو کر : قابل امتیاز طور پر: جداگانہ انداز میں : موثر انداز میں : جاذب توجہ انداز میں ۔

**Outstare : (v)** نگاہیں لڑانے میں سبقت لے جانا : ٹکٹکی لگا کر یا گھور کر دیکھنے میں (دوسرے کو) مات دے دینا : گھور کر دیکھنے سے گھبرا دینا : اس طرح نظر گاڑ کر دیکھنا کہ (جسے دیکھا جائے اس کے) حواس بگڑ جائیں : گھور گھور کر پریشان کر دینا : پلک جھپکائے بغیر (سورج وغیرہ کو) دیکھنا ۔

**Outstart : (v)** (۱) اچانک اچھل پڑنا : اچانک چونک اٹھنا : اچانک بدک جانا یا بھڑک جانا ۔ (۲) اچھل کر پرے ہٹ جانا یا آگے نکل جانا : آگے چلا جانا : آگے بڑھ جانا ۔

**Outstation : (n)** بیرونی مقام : وہ مقام جو مفصلات میں واقع ہو : وہ ٹھکانا یا مقام جو صدر مقام سے کچھ فاصلے پر ہو : وہ جگہ یا ٹھکانا جو مرکز آبادی یا مرکز تجارت سے کچھ دوری پر ہو ۔

**Outstay : (v)** (۱) حد سے زیادہ ٹھہرنا : (مقررہ وقت سے ) زیادہ قیام کرنا : (میزبانی کی خوشی سے) زیادہ ٹھہرنا ۔ (۲) نسبتاً زیادہ رکنا یا ٹھہرنا :نسبتاً زیادہ دنوں تک قیام کرنا ۔

**Outstep : (v)** (کسی حد سے ) باہر قدم رکھنا :آگے بڑھ جانا : تجاوز کرنا ۔

**Outstream : (n)** (دریا کی طرح) بہنا : بہہ کر نکلنا : دھارا بہنا ۔

**Outstretch : (n)** (۱) پھیلاؤ : وسعت : کشادگی : فراخی ۔ (۲) کشادہ علاقہ : وسیع خطہ ۔ (۳) فصل کشادگی : وہ فاصلہ یا دوری جہاں تک کوئی چیز پھیلی ہوئی ہو ۔

**Outstretch : (v)** (۱) (شعر) پھیلنا : وسیع ہونا : کشادہ ہونا : پھیلنا : کھینچنا : بڑھانا : تاننا ۔ (۲) رقبے میں وسیع ہونا : گنجائش میں زیادہ ہونا : رقبہ وسیع کرنا : پھیلنا : بڑھانا : وسیع کرنا ۔ (۳) حد بھر پھیل جانا : پورا پھیلا دینا : تن جانا (شاذ) ۔ (۴) (حد سے ) زیادہ پھیل جانا یا زیادہ پھیلا دینا : زیادہ بڑھا دینا ۔

**Outstretched : (a)** پھیلا ہوا : پھیلایا ہوا : کشادہ کیا ہوا : خصوصاً پھیلے ہوئے (بازو) ۔

**Outstride : (v)** (دوسرے سے) زیادہ لمبے ڈگ بھرنا : زیادہ لمبے قدم رکھنا : زیادہ پھلانگنا ۔

**Outstrip : (v)** (۱) تیز رفتاری سے گذر جانا : دوڑتے ہوئے گذر جانا : دوڑ کر گذر جانا : دوڑنے میں (دوسرے کو) پیچھے کر دینا : دوڑ کر آگے نکل جانا : بڑھ جانا : پیچھے چھوڑ جانا ۔ (۲) سبقت لے جانا : بازی لے جانا : مات کر دینا : قابلیت میں بڑھ جانا ۔

**Outstroke : (n)** (۱) باہر کی طرف ضرب : اس طرح مارنا کہ باہر کی طرف جائے ۔ (۲) (کان کنی) کان کنی میں اپنی حد سے گذر کر دوسرے مالک یا اجارہ دار کی حد میں چلا جانا (نیز توصیفاً مثلاً Outstroke rent ) ۔

**Outstroke rent : (n)** وہ معاوضہ جو کان کنی میں اپنی حد سے گذر کر دوسرے مالک یا اجارہ دار کی حد میں چلے جانے کی عوض دینا پڑتا ھے ۔

**Outswell : (v)** ۱) نسبتاً زیادہ پھیلانا : نسبتاً زیادہ چڑھانا یا ابھارنا : زیادہ پھیلانا ۔ (۲) (کسی حد یا نقطے سے) زیادہ پھول جانا : زیادہ ورم آجانا : زیادہ سوج جانا : (سمندر کی لہروں کا) زیادہ چڑھنا یا اٹھنا : زیادہ بڑھنا یا ابھرنا ۔

**Outturn : (n)** (۱) (محنت یا مشین ) کی مجموعی پیداوار : ماحصل : حاصل بر آمد ۔ (۲) مقدار ۔ (۳) (معاشیات) نکاسی ۔

**Outturn book : (n)** رجسٹر نکاسی ۔

**Outvalue : (v)** قیمت میں زیادہ ہونا : نسبتاً زیادہ قیمتی ہونا ۔

**Outvie : (v)** بازی لے جانا : مات کرنا : سبقت لے جانا : مقابلہ کرنا اور غالب آنا : رقابت میں بڑھ جانا ۔

**Outvoice : (v)** (دوسرے سے ) زیادہ بلند آواز سے یا طریقے سے بولنا ۔

**Outwalk : (v)** (دوسرے سے) بہتر: تیز تر اور دور تر چلنا : (دوسرے

سے) بڑھ کر چلنا۔

**Outward : (a)** [ OE. 'Utweard,'] (۱) (قدیم) بیرونی : باہر کا۔ (۲) جس کا رخ باہر کی طرف ہو : باہری : بیرونی۔ (۳) جسمانی : خارجی : مادی : مرئی : ظاہری : سطحی : اوپری۔ (۴) عالم خارجی یا عالم مادی کی (چیزیں)۔ (۵) بد چلن : بدکار : وحشی : گنوار : نا شائستہ : بد اطوار (بول چال)۔

To outward seeming : بہ ظاہر۔

**Outward : (n)** (۱) ظاہری : ظاہری حالت : ظاہری وضع قطع : ظاہری صورت۔ (۲) (جمع) (قدیم) ظاہری چیزیں : خارجی یا مادی چیزیں۔ (۳) خارجی دنیا : عالم مادی : عالم خارجی : ذہن سے باہر کی دنیا : ذات شعوری سے خارج کائنات۔

**Outward : (n)** (شہر کا) حلقہ یا وارڈ جو کسی میونسپلٹی یا بلدیہ کی قدیم حدود سے باہر ہو : مفصل حلقہ۔

**Outward : (adv.)** باہر کی سمت : خارجی طرف : باہر کی رخ : بیرونی رخ : اندر سے باہر کی طرف : باہری رخ پر : گھر سے باہر۔

**Outward-bound : (a)** (۱) عازم ملک غیر : غیر ملک کو جانے والا (مسافر یا جہاز) یا باہر جانے والا : عازم سفر۔ (۲) (مجازاً) مرنے والا : جو دنیا سے سفر کرنے والا ہو۔ (۳) (مجازاً) جس کا ایک پاؤں چوکھٹ سے باہر ہو : جو ہر وقت سفر کے لئے تیار ہو : مائل بہ رہ نوردی : مائل بہ آوارگی : جس کا میلان ہر وقت ادھر ادھر مارنے پھرنے یا بادیہ پیمائی کا ہو۔

**Outward-bound : (n)** غیر ملک کو جانے والا مسافر یا جہاز۔

**Outward cargo : (n)** (جہاز) مال بر آمدنی : باہر جانے والا مال۔

**Outward form : (n)** ظاہری صورت : ظاہری شکل۔

**Outward man : (n)** (مذہبی اصطلاح) جسم : (مزاحاً) لباس : ظاہری وضع قطع : بھیس۔

**Outward things : (n)** خارجی دنیا : عالم ظاہر : عالم مادی : عالم اشیاء۔

**Outwardly : (adv.)** ظاہر میں : بظاہر۔

**Outwardness : (n)** (۱) بیرونی : خارجیت : جسمانیت : مادیت : وجود ظاہری۔ (۲) معروفیت : ظاہریت : ظاہر پرستی : خارج پسندی : مادیت پرستی۔

**Outwards : (adv.)** (۱) باہر کی سمت میں : باہر کی طرف : باہر کی جانب۔ (۲) (توصیفاً یا بطور صفت) باہر کا : باہری یا باہر جانے والا (مال ، تجارتی سامان)۔

**Outwash plain : (n)** (جغرافیہ) آب شستہ میدان۔

**Outwatch : (v)** (دوسرے شخص سے یا مقررہ وقت سے) زیادہ جاگتے رہنا : نسبتاً زیادہ دیر تک نگرانی کرنا یا پہرہ دینا : زیادہ دیر تک نگہبانی کرنا : (کسی چیز کو) اس وقت تک دیکھتے رہنا جب تک وہ غائب یا نگاہوں سے اوجھل نہ ہو جائے۔

**Outwear : (v)** (۱) پہن کر گھس ڈالنا : اتنا پہننا کہ پھٹ جائے : پہن کر ختم کر ڈالنا : پہن کر صرف کر ڈالنا یا انتہائی کمزور کر دینا : مضبوطی یا مدافعت سے عاری کر دینا (خصوصاً Pa.pple میں Outworn)۔ (۲) صبر سے کاٹنا : صبر و تحمل سے گذارنا۔ (۳) نسبتاً زیادہ دنوں تک پہننا : زیادہ دنوں تک استعمال کرنا۔

**Outweary : (v)** (خصوصاً شعر) اکتا دینا : ناک میں دم کر دینا : بیزار کر دینا : عاجز کر دینا : بر داشت سے باہر کر دینا۔

**Outweep : (v)** (۱) روتے ہوئے کہنا : رو رو کر کہنا۔ (۲) رونے میں سبقت لے جانا : (دوسرے سے) زیادہ رونا۔

**Outweigh : (v)** (۱) وزن میں بڑھ جانا : زیادہ وزنی ہونا : (مجازاً) اتنا وزنی ہونا کہ اٹھایا نہ جا سکے۔ (۲) بیش قیمت ہونا : قیمت میں بڑھ جانا : قدر و قیمت میں زیادہ ہونا : اہمیت میں زیادہ ہونا : زیادہ وقیع ہونا : زیادہ موثر یا پر اثر ہونا۔

**Outwell : (n)** ابلنا : اچھلنا : پھوٹ نکلنا : فوارے کی طرح اچھلنا یا پھوٹنا : بہہ نکلنا۔

**Outwelling : (a)** ابال : اچھال : پھوٹ نکلنے کا عمل یا پھوٹ نکلنا : فوارہ۔

**Outwelling : (a)** پھوٹ نکلنے والا : ابلنے والا۔

**Outwing : (v)** (۱) بلند پرواز ہونا : پرواز میں بڑھ جانا : اڑنے میں سبقت لے جانا : پرواز میں پیچھے چھوڑ جانا : اڑ کر آگے نکل جانا : اڑ کر پار ہو جانا یا گذر جانا : تیز پرواز ہونا۔ (۲) (فوج) (فوج کا ، دشمن کو) گھیر لینا : محاصرہ کر لینا : محاصرے میں لے لینا۔

**Outwit : (v)** (۱) عیاری : چالاکی : ہوشیاری یا واقفیت میں سبقت رکھنا یا بڑھ جانا (متروک)۔ (۲) دھوکا دینا : جھانسا دے جانا : چرکا دینا : چونا لگانا : عیاری میں بڑھ جانا :

(دوسرے سے) زیادہ چالاک ثابت ہونا۔

Outwith : (prep. & adv.) باہر : گھر سے باہر : باہر کی طرف : باہر کے رخ پر : باہر کو : کھلی ہوا میں : کھلے سمندر میں۔

Outwith him : (v) نکالو اس کو۔

Outworn/ Out-worn : (a) (۱) پھٹے ہوئے : بیکار : استعمال شدہ (کھڑے )گھسا پٹا : فرسودہ : کہنہ : پرانا : بے جان : (مجازاً) فرسودہ (عقائد ، رسم و رواج وغیرہ)۔ (۲) (انسان یا جانور ) بے جان: مریل : نحیف و نزار : لاغر : ضعیف۔

Outwrite : (v) (۱) لکھنے میں سبقت لے جانا : لکھنے میں (دوسرے سے ) بڑھ جانا : مات دے دینا ۔ (۲) لکھ کر غالب آنا: لکھ کر رد کرنا(کسی دلیل کو) : لکھ کر پورا کرنا۔ (۳) سب کچھ لکھ ڈالنا : پورا لکھ لینا : اپنے سارے خیالات کا ذخیرہ تحریر میں ختم کر دینا۔

Outwrought : Out work کا ماضی۔

Ouvage : (n) (معاشیات) کام۔

Ouvrier : (n) (معاشیات) مزدور مرد۔

Ouvriere : (n) (معاشیات) مزدر عورت۔

Ouze : Ooze کی متروک شکل۔

Ouzel / Ousel : (n) [OE. 'Osle.'] ایک چھوٹا سا پرند: (حیوانیات) طرقہ : ترقہ:کلچری : طرغہ کی ایک نوع ۔

Brook ouzel : بحری ریل : ایل نام کا آبی پرند : بحری طرقہ۔

Ring-ouzel : (n) دیکھو Ouzel

Water ouzel : (حیوانیات) مرغابی : شاما۔

Ouzo : (n) [mod. Gr.] یونانی شراب جس میں تخم انیسون یا تخم بادیان کی خوشبو رہتی ہے۔

Ova : (n) Ovum کی جمع ۔

Oval : (a) (۱) انڈے کی شکل کا : بیضہ نما : بیضوی : بیضاوی : بیض : بلیلچی ۔ (۲) انڈے جیسا (ابھار جو کسی سطح پر ہو ) : لمبوترے دائرہ نما شکل کا۔ (۳)بیض: انڈے کا یا اس سے متعلق (شاذ)۔

Oval : (n) (۱) بیضوی یا بلیلچی شکل : (ہندسہ) شکل بیضی : (دائرے کے سوا ) کوئی بھی انحنا جس کے سرے ملے ہوئے ہوں : بند انحنا۔ (۲) بیضوی شکل کی کوئی بھی چیز : (کھیل)میدان بیضی۔

Cassinian oval : دیکھو Cassinoid

Kennington oval , The oval : لندن میں (کیننگٹن کے مقام پر واقع) مشہور بیضوی میدان جہاں کرکٹ کے میچ ہوتے ہیں ۔

Oval arch : (n) بیضی محراب : بیضوی محراب۔

Oval chuck : (n) خراد کی بیضوی ٹیك یا اوٹ جس پر رکھ کر خرادی جانے والی چیز بیضہ شکل ہو جاتی ہے۔

Oval window : (n) (۱) (تشریح) روزن گوش : کان کا سوراخ ۔ (۲) بیضہ نما دریچہ : بیضوی کھڑکی۔

Ovalbumen/ Ovalbumin : (n) (کیمیا) انڈے کی سفیدی (جو انڈے کے اندر ہوتی ہے ) : انڈے کا البومن۔

Ovally : (adv.) بیضاوی طور پر : بیضہ نما ہو کر : بیضوی طور پر: بیضاوی یا بلیلچی شکل میں۔

Ovalness : (n) بیضیت : بیضویت : بیضاوی یا بلیلچی ہونا ۔

Ovarian : (a) مبیضی : مبیض یا بیضہ دان سے متعلق : تخمدان یا بیضہ دان جیسا : تخمدان یا بیضہ دان کا۔

Ovarian abscess : (n) مبیضی خراج : مبیض پھوڑا۔

Ovarian follicle : (n) (حیوانیات) مبیضی کیسہ۔

Ovario - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی بیضہ دان :مبیض۔

Ovariole : (n) [f. 'Ovarium.'] مبیضہ : انبوب مبیضی : چھوٹا بیضہ دان : بعض کیڑوں کے مرکب بیضہ دان کی نلکی نما گلٹیوں میں سے کوئی ایک۔

Ovariotomy : (n) بیضہ دان کا عمل جراحی : مبیض شگافی : بیضہ دان کے ٹیومر کو کاٹ کر نکالنے کے لئے بیضہ دان کو چاك کرنے کا عمل جراحی : نیز بیضہ دان کو کاٹ کر نکال دینے کا عمل جراحی : مبیض براری۔

Ovaritis : (n) (مرضیات) ورم بیضہ دان : ورم مبیض۔

Ovarium : (n) [mod.L.] (۱) (تشریح ، حیوانیات) مبیض :بیضہ

بہت بڑا : بہت زیادہ : بے حد : بے حساب : بے شمار ۔

**Over : (adv.)** [OE. 'Ofer.'] (۱) بلند مقام کے کنارے یا (عمودی حالت سے) آگے کو : باہر کو : نیچے : آگے کو نکلتا ہوا : آگے کو اور نیچے کو جھکا ہوا : بالا : بلند : بلندی پر ۔ (۲) اوپر : پر (اس طرح کہ سطح کو ڈھک لے یا اس طرح کہ پوری سطح کو متاثر کرتا ہو) ۔ (۳) آگے : پار (کسی چیز کے) : دوسرے یا اگلے کنارے تک : اگلے کنارے پر : اوپر اوپر : اس پار سے اس پار : ایک کنارے سے اٹھ کر دوسرے کنارے پر گرتا ہوا : آر پار : ورائے ۔ (۴) (مجازاً) مبالغے سے : تعلّی سے : غلو کے ساتھ : بڑھ چڑھ کر : بڑھا چڑھا کر ۔ (۵) تہ کی صورت میں الٹ کر ۔ (۶) ایک جگہ سے دوسری جگہ ۔ (۷) ایک فریق یا جماعت وغیرہ سے دوسری میں : ایک طرف سے دوسری طرف : ایک رائے سے دوسری رائے کی جانب ۔ (۸) (پیمائش) باہری پیمائش میں : اوپر سے ناپنے میں ۔ (۹) (کرکٹ) ایک باری ختم ہو گئی (امپائر کا اعلان) ۔ (۱۰) دوسری طرف : اس پار : دوسرے کنارے پر (سمندر ، ندی ، سڑک وغیرہ کی) : کچھ دوری پر : تھوڑے فاصلے پر : دور ۔ (۱۱) (زیر بحث مقدار یا تعداد سے) بہت زیادہ : فاضل : اعلان : سوا : اور بھی : فالتو : بچا ہوا : مزید : زائد ۔ (۱۲) غیرمکمل : غیر منفصل یا غیر اداشدہ چھوڑی ہوئی (مقدار) : بعد تک چھوڑی ہوئی ۔ (۱۳) بہت زیادہ : انتہا سے بڑھ کر : حد سے زیادہ : ضرورت سے زیادہ : ناقابل برداشت ۔ (۱۴) آخر تک : اول سے آخر تک : مکرر : تفصیل سے : بار بار ۔ (۱۵) اختتام پر : قریب الاختتام : ختم : آخر : فیصل : طے شدہ : گذرا ہوا ۔ (۱۶) اوپر سے : پار : دوران میں : اثنا میں ۔ (۱۷) (ریڈیوٹیلیفونی) فقط : ختم : مکمل : اور (بولنے والا یہ بتانے کے لئے ہماری پیغام رسانی ختم ہوئی اب دوسرا بول سکتا ہے ، اس لفظ کا استعمال کرتا ہے) ۔

**All over :** (۱) خصوصیت : فطرت ۔ (۲) (عامیانہ) ریجھا ہوا : لٹّو ۔

**All over the world :** ساری دنیا میں : ہر ملک میں : پوری دنیا میں ۔

**Not over well :** کچھ اچھی طرح نہیں ۔

**That can stand over :** ابھی اس کی جلدی نہیں ۔

**That is all over :** ہو بہو : ہوبہو : بھینسا ۔

**The house over the way :** سامنے والا مکان ۔

دان : مادۂ حیوانات کا عضو تولید جہاں انڈا پیدا ہوتا ہے ۔ (۲) (نباتیات) تخمدان : کیسۂ تخم : ڈوڈی ۔

**Ovary : (n)** دیکھو Ovarium

**Ovate : (n)** [f. an assumed L.pl. 'Ovates.'] تیسرے درجے کا شاعر : ویلش میں ہونے والے فن کاروں کے سالانہ اجتماع میں تیسرے درجے کا انعام پانے والا فن کار ۔

**Ovate : (a)** [L.'Ovatus.'] (۱) بیضہ نما : بیضہ شکل ۔ (۲) مائل بہ شکل بیضوی : بیضوی ۔

**Ovately : (adv.)** بیضہ شکل ہو کر : بیضوی انداز میں : مائل بہ شکل بیضوی ہو کر ۔

**Ovate- / Ovato- : (comb.)** جزو ترکیبی بمعنی Ovately ۔

**Ovation : (n)** [L.'Ovatio', 'Ovare.'] (۱) (قدیم روما) فاتح کا استقبال : جشن استقبال ۔ (۲) پر جوش استقبال : زور شور کا استقبال : نعرہ ہائے تحسین : پر تپاک خیر مقدم ۔

**Ovato- : (comb.)** دیکھو Ovately/Ovate-

**Oven : (n)** [OE. 'Ofen.'] (۱) تنور ۔ (۲) چولہا : بھٹی : چھوٹا فرنس ۔

**Oven- bird : (n)** (۱) ایک پرندہ جو تنور کی شکل کا گھونسلہ بناتا ہے : ایک قسم کی مورچہ خور چڑیا ۔ (۲) چکاوک (امریکی) ۔

**Oven-coke : (n)** بند قرنبیق میں تپا کر تیار کیا ہوا کوئلہ یا کوک (جسے آنچ دے کر کاربن کر دیا گیا ہو) ۔

**Oven thermometer : (n)** (طبیعیات) تنوری تپش پیما ۔

**Ovenware : (n)** تنور میں پکانے کے لئے استعمال ہونے والے ظروف ۔

**Over : (n)** (۱) وہ جو زیادہ یا بے حساب ہو : انتہا : زیادتی : تجاوز : افزونی (اسکاٹستان) ۔ (۲) زیادہ مقدار : زائد رقم : فاضل مقدار یا رقم : فالتو رقم : شے زائد ۔ (۳) (کرکٹ) اوور : ایک طرف کے بولر کی گیند پھینکنے کی باری (جس میں عموماً چھ گیندیں پھینکی جاتی ہیں) ۔

**Over : (a)** [ME. 'Ouere.'] (۱) (بول چال) اوپر کا : اوپری : بالائی : باہر کا : بیرونی : برتر : بہتر : بے حد : از حد ۔ (۲) (فوقیت یا ترجیح ظاہر کرنے کے لئے) پر : اوپر سے : سوا : زیادہ : بڑھ کر : (قوت ، اقتدار ، یا مقام میں) بلند تر : بڑھا ہوا : اعلیٰ ۔ (۳) زائد : مزید : بچا ہوا : فاضل : فالتو : زیادہ ۔ (۴) (مرکب حالت میں)

The king over the water : جلا وطن بادشاہ ؛ جلا وطن کیا ہوا بادشاہ ؛ بادشاہ جو سمندر پار ہے(طرف داران جس میں شاہ معزول کو کہا کرتے تھے ) ۔

To ask him over : (کسی شخص کوجو قریب ہی رہتا ہے) بلوا لینا ؛ بلا بھیجنا ۔

To count over : شروع سے آخر تک گننا ۔

To read over : پورا پڑھ لینا ؛شروع سے آخر تک پڑھ لینا ۔

To remain , Lie , stand , hold, leave over : نا مکمل پڑا رہنا ؛ادھورا چھوڑ دیا جانا ؛ ادھورا چھوڑ دینا ؛ غیر طے شدہ ہونا ؛ غیر فیصل شدہ رہنا ؛ غیر ادا شدہ رہنا ؛ غیر طے شدہ ؛ غیر منفصل یا غیر اداشدہ چھوڑ دینا ۔

To repeat , say , tell over : پھر سے کہنا ؛شروع سے آخر تک دہرانا یا بیان کرنا ۔

To stumble over : (کسی چیز سے ) ٹھو کر کھانا ۔

To talk, think over : تفصیلی گفتگو کرنا ؛ تفصیل سے غورو خوض کرنا ؛ تمام جزئیات یا تفصیلات کو زیر غور یا زیر گفتگو لانا ۔

To turn or roll over and over : لڑھکتے چلے جانا ۔

To turn over : (کتاب کا صفحہ ) الٹنا ۔

Over : (prep. ) (۱) نسبتاً اونچا ؛ اوپر ؛ بلند تر ؛ (رتبے میں) بڑھ کر ۔ (۲) پر ؛ اوپر ۔ (۳) بیرونی سطح پر ؛ بالائی سطح پر ؛ سب کہیں ؛ سارے میں ؛ پورے میں ؛ آگے نیچے ؛ ادھر ادھر ؛ ہر جگہ ؛ ہر حصے میں ؛ پورے کا پورا ۔ (۴) بلند ؛ بالا ؛ (اثر و اقتدار میں ) بڑھ کر ؛ فزوں‌تر ۔ (۵) (درجہ ، صفت یا عمل میں ) آگے ؛ بڑھا ہوا ؛ فائق ؛ برتر ؛ بہتر ؛ نسبتاً زیادہ ؛ مقابلتاً بہتر ۔ (۶) (مذکورہ مقدار یا تعداد سے) زیادہ ؛ فاضل ؛ اوپر ۔ (۷) اس پار سے اس پار ؛ ادھر سے ادھر ؛ اس کنارے سے اس کنارے ؛ (کسی خط کے) اس سرے سے اس سرے تک ؛ ایک سرے سے دوسرے سرے تک ۔ (۸) (کسی چیز کے) اوپر سے (ہو کر) ؛ بالا بالا یا بالا سے بالا ۔ (۹) اس طرف ؛ اس پار ؛ دوسرے کنارے پر ؛ اس کنارے پر ؛ دوسری طرف ۔ (۱۰) (بول چال) بعد ؛ پیچھے (بہ اعتبار زمانہ) ۔ (۱۱) دوران میں ؛اثنا میں ؛ درمیان میں ۔ (۱۲) ختم ہونے تک ؛ بعد تک ؛ فلاں وقت یامدت تک ؛ فلاں روز تک ۔

To be all over (a person) : ضرورت سے زیادہ خاطرکرنا ؛ خصوصی توجہ دینا ۔

Over - : (comb.) (سابقہ) (الف) صفت کے طور پر استعمال ہوتا ہے اور مندرجہ ذیل معنی پیدا کرتا ہے : (۱) بالائی ۔ (۲) بیرونی ۔(۳) اعلیٰ ۔ (۴) الٹا ؛ اوندھا ۔ (ب) حرف جار کے طور پر استعمال ہوتا ہے اور دوسرے الفاظ کے ساتھ مل کر صفت یا متعلق فعل بناتا ہے ( جیسے Overboard , Over night ) ۔ (ج) حرف جار کے طور پر افعال کے پہلے آتا ہے اور مخصوص معنی پیدا کرتا ہے (جیسے Over come) ۔ (د) متعلق فعل کے طور پر آتا ہے اور حسب ذیل معنی پیدا کرتا ہے : (۱) اوپر ۔ (۲) ڈھکنے یا غلاف کے طور پر ۔ (۳) نیچے کو ۔ (۴) آگے ؛ پرے ۔ (۵) ضرورت سے زیادہ (over arch, over spread) ۔ (ہ) متعلق فعل کے طور پر افعال متعدی کے ساتھ آتا ہے اور مندرجہ ذیل معنی پیدا کرتا ہے ۔ (۱) اچھی طرح ۔ (۲) پوری طرح ۔(۳) مغلوب کرتے ہوئے (جیسے Overjoyed) ۔(و) صفت یا متعلق فعل کے طور پر مختلف اجزائے کلام کے ساتھ آتا ہے اور حسب ذیل معنی پیدا کرتا ہے :(۱) افراط سے (۲) حد سے زیادہ ۔ (۳) اصلیت سے زیادہ (جیسے Over active , Over- abound ) ۔(ز) افعال کے ساتھ مل کر نئے فعل بناتا ہے جن کا مفعول Oneself , himself وغیرہ ہوتا ہے اور جن میں "ضرورت کی حد تک" کے معنی پیدا ہوتے ہیں (جیسے Overfeed oneself) ۔(ح) فعل اس کے مشتقات اور صفت کے ساتھ مل کر "زائدازی" کے معنی پیدا کرتا ہے جیسے Overdue) ۔(ط) فعل لازم کے ساتھ مل کر فعل متعدی بناتا ہے اور عموماً "کسی چیز سے آگے یا بڑھ کر" کے معنی پیدا کرتا ہے (جیسے Overlive, overstay) ۔

Over-abound : (v) افراط ہونا ؛ کثرت ہونا ؛ بہتات ہونا ؛ زیادتی ہونا (کسی چیز کی) ؛ وافر ہونا ۔

Over-abundance : (n) افراط ؛ کثرت ؛ بہتات ؛ زیادتی ؛ وفور ۔

Over-abundant : (a) وافر ؛ کثیر ؛ ضرورت سے زیادہ ؛ مفروط ۔

Over-abundantly : (adv.) بہ افراط ؛ بہت کثرت سے ؛ وافر طور پر ۔

Over again : (adv.) پھر ؛ دوبارہ ؛ پھر سے از سر نو ۔

Over against : (prep. phr.) (۱) مقابل ؛ محاذی ؛ سامنے ۔ (۲) مقابلے میں ؛ تقابل میں ؛ تضاد میں ۔

Over-age : (adj. phr. ) متجاوز العمر ؛ زائدالعمر ؛ جس کی عمر کسی معینہ حد سے گذر چکی ہو ؛ یا جو عمر کی کسی معینہ حد سے گذر چکا ہو ۔

**Over-age : (n)** (۱) بچا ہوا : فاضل یا زائد مال (جو جہاز میں لادنے یا اسٹور میں رکھنے کے بعد بچ رہا ہو)۔ (۲) مطلوبہ مقدار سے زائد چیز۔ (۳) انجکشن کی دوا جو شیشی میں لگے نشان (ایک مخصوص مقدار) سے زائد ہو۔

**Over agitate : (v)** ضرورت سے زیادہ مباحثہ کرنا۔

**Over agitation : (n)** ضرورت سے زیادہ جوش۔

**Over-all : (n)** (۱) (نیز جمع) اوپری ازار یا اوپری پوشاک (جو کام کرتے وقت اصل لباس کو گندہ ہونے یا بھیگنے سے بچانے کے لئے پہنی جاتی ہے) : بالا پوش : لباس کار۔ (۲)(جمع) کینوس یا دیگر مضبوط کپڑوں کا بنا ہوا ڈھیلا ڈھالا پائجامہ (جو کام کرتے وقت اصل پوشاک کی حفاظت کے لئے پہنا جائے یہ پہلے چمڑے کا یا واٹر پروف ہوتا تھا)۔ (۳)(فوج) افسروں کا شب خوابی کا پائجامہ۔

**Over -all/ Overall : (adj. phr.)** دو نقطوں کے درمیان کی تمام چیزوں کے ساتھ : مجموعی : تمامی : ایک سرے سے دوسرے سرے تک : سب کا سب : سب ملا کر : کل ملا کر : پورا : مکمل : کل۔

**Over and above : (phr.)** (۱) اس کے علاوہ : اس سے آگے : مزید برآں : علاوہ ازیں۔ (۲) (بول چال) بہت زیادہ : ضرورت سے زیادہ : حد سے زیادہ۔ (۳) (توصیفاً یا بطور صفت) بہت بڑا : بہت عظیم (شاذ)۔

**Over and over (again) :** بار بار : کئی مرتبہ : متواتر۔

**Over-anxiety :** انتہائی بے چینی : بے حد پریشانی : نہایت اضطراب : انتہائی تشویش : بے انتہا تردد : بے حد فکر۔

**Over-anxious : (a)** بے حد پریشان یا فکر مند : ضرورت سے زیادہ مضطرب یا مشوش : بے انتہا تردد میں : نہایت پریشان۔

**Over-anxiously : (adv.)** انتہائی تعلق خاطر کے ساتھ : نہایت پریشانی یا بے چینی سے : بے حد مضطربانہ : نہایت متفکرانہ : بے حد تشویش کے ساتھ۔

**Over-arm : (a)** (کرکٹ ، ٹینس) جس میں ہاتھ کندھے سے اونچا اٹھ جائے : کندھے سے اوپر ہاتھ اٹھا کر کی ہوئی بولنگ : (تیراکی میں بھی مستعمل ہے)۔

**Over-capitalization : (n)** (۱) حد سے بڑھ کر سرمائے کی تعین یا تخمیہ : ضرورت سے زیادہ پونجی لگانے کا عمل : حد سے زیادہ یا بہت بڑی رقم کو پونجی مقرر کرنے کا عمل۔ (۲) متجاوز الاصل ہونے کی حالت۔

**Over-capitalize : (v)** (کسی جوائنٹ اسٹاک کمپنی کے) سرمائے کا تعین یا تخمیہ بہت زیادہ یا بہت بڑھ چڑھ کر کرنا : حد سے زیادہ پونجی مقرر کرنا : سرمائے کا اندازہ اصلیت سے زیادہ کرنا : بہت بڑی رقم کو پونجی مقرر کرنا : ضرورت سے زیادہ پونجی لگانا : ضرورت سے زیادہ سرمایہ متعین کرنا۔

**Over-capitalized : (a)** متجاوز الاصل : جس کی پونجی حد سے زیادہ مقرر کی گئی ہو۔

**Over-caution : (n)** حد سے زیادہ احتیاط : انتہائی احتیاط : احتیاط بیجا۔

**Over-cautious : (a)** ضرورت سے زیادہ محتاط : انتہائی محتاط : بے حد محتاط : نہایت محتاط۔

**Over-cautiously : (adv.)** ضرورت سے زیادہ احتیاط کے ساتھ : بے حد محتاط ہوکر : نہایت محتاط طور پر۔

**Over-cautiousness : (n)** ضرورت سے زیادہ محتاط ہونا : انتہائی محتاط ہونے کی حالت یا صفت۔

**Over-cofidence : (n)** ضرورت سے زیادہ اعتماد۔

**Over-confident : (a)** ضرورت سے زیادہ اعتماد کرنے والا۔

**Over-confidently : (adv.)** ضرورت سے زیادہ اعتماد کے ساتھ : انتہائی اعتماد کے ساتھ۔

**Over-correct : (v)** (بصریات) (دوربین یا عینک کے شیشے کو) رنگی انحراف یا رنگ کے عدم ارتکاز کے لئے کچھ اس طرح درست کرنا کہ سرخ شعاؤں کا ماسکہ (فوکس) بنفشئی شعاؤں کے ماسکے سے آگے پڑے (بخلاف Under correct)۔

**Over-credulity : (n)** حد سے زیادہ زود اعتقادی۔

**Over-credulous : (a)** ضرورت سے زیادہ زود اعتقاد : انتہائی زود اعتقاد۔

**Over-curious : (a)** ضرورت سے زیادہ راز جو یا تجسس پسند : بے حد متجسس : ضرورت سے زیادہ محتاط : ضرورت سے زیادہ نفاست پسند۔

**Over-curiosity : (n)** دیکھو Over-curiousness

**Over-curiously : (adv.)** انتہائی مجسسانہ : ضرورت سے زیادہ رازجوئی یا تجسس کے ساتھ : نہایت راز جویانہ۔

**Over-curiousness : (n)** انتہائی تجسس پسندی : ضرورت سے زیادہ تجسس پسندی : احتیاط یا نفاست پسندی۔

**Over-dear : (a)** (۱) بے حد پیارا : بے حد عزیز : (مقابلتاً) زیادہ عزیز۔ (۲) بے حد قیمتی : انتہائی بیش قیمت : بے حد گراں یا گرانبہا۔

**Over-delicacy : (n)** ضرورت سے زیادہ نفاست یا نزاکت۔

**Over-delicate : (a)** حد سے زیادہ نازک : انتہائی نفیس یا نازک : چھوٹی موٹی : نہایت احتیاط (طلب)۔

**Over-develop : (v)** بے حد بڑھانا یا بڑھنا : بہت زیادہ بڑا کرنا : (خصوصاً تصویر کشی میں) فلم وغیرہ کو کیمیاوی مسالوں سے زائد از ضرورت دھونا۔

**Over-development : (n)** زائد بالیدگی : بے حد بڑا کرنے کا عمل۔

**Over-discharge : (v)** حد سے زیادہ خارج کرنا یا نکالنا : (خصوصاً برق) بیٹری کا معینہ حد سے زیادہ توانائی خارج کرنا (جو بیٹری کے لئے نقصان دہ ہوتا ہے)۔

**Over-discharge : (n)** کثیر اخراج : حد سے زیادہ اخراج۔

**Over-eager : (a)** حد سے زیادہ خواہش مند : بے حد متمنی یا مشتاق : انتہائی آرزو مند۔

**Over-eagerly : (adj.)** انتہائی مشتاقانہ : شدید خواہاں ہو کر : بے حد اشتیاق سے : شدید آرزو مندی : شدید تمنا۔

**Over-eagerness : (n)** انتہائی اشتیاق : شوق بے حد : خواہش بے پایاں : شدید خواہش یا آرزو مندی : شدید تمنا۔

**Over-earnest : (a)** انتہائی مخلص : حد سے زیادہ مستعد : بے حد سنجیدہ۔

**Over-earnestly : (adv.)** انتہائی مخلصانہ : بے حد سنجیدگی یا مستعدی سے۔

**Over-earnesteness : (n)** خلوص بیکراں : انتہائی خلوص : خلوص بے نہایت : انتہائی سنجیدگی : بے حد مستعدی۔

**Over-eat : (v)** حد سے زیادہ کھانا : ضرورت سے زیادہ کھانا : ٹھونس ٹھونس کر کھانا : حلق تک ٹھونس لینا۔

**Over-estimate : (v)** (اصلیت سے) زیادہ تخمیہ لگانا : اصلیت سے زیادہ سمجھنا : غلط انداز لگانا : بہت بڑھ چڑھ کر اندازہ کرنا یا سمجھنا : بے حد اونچا اندازہ لگانا : بہت زیادہ قیمت لگانا : بہت زیادہ اہمیت دینا۔

**Over-estimate : (n)** (اصلیت سے) زیادہ تخمینہ : زائد تخمینہ : بہت اونچا اندازہ : بیش اندازہ : غلط اندازہ : (معاشیات) بیش تخمینہ۔

**Over-estimation : (n)** بیش اندازگی : غلط یا حد سے زیادہ اونچا تخمینہ کرنا : (اصلیت سے) زیادہ تخمینہ کرنا : زائد تخمین۔

**Over-excitability : (n)** بے حد اشتعال : انتہائی برانگیختگی۔

**Over-excitable : (a)** بے حد اشتعال پذیر : انتہائی مشتعل مزاج : حد سے زیادہ برانگیختہ ہو جانے والا۔

**Over-excite : (v)** حد سے زیادہ مشتعل : بہت اشتعال دینا : حد سے زیادہ جوش دلانا : بے حد برانگیختہ کر دینا : حد سے زیادہ اکسانا یا ابھارنا۔

**Over-excitment : (n)** بے حد اشتعال : انتہائی برانگیختگی : بے انتہا جوش یا طیش کی حالت۔

**Over-exert : (v)** حد سے زیادہ کوشش کرنا : حد سے زیادہ زور لگانا : بے حد زور مارنا : قوت سے زیادہ کام کرنا یا لینا : تھک کر چور ہو جانا یا کر دینا۔

**Over-exertion : (n)** بے حد زور مارنے یا کوشش کرنے کا عمل : قوت سے زیادہ کام کرنا : تھک کر چور چور ہو جانے کی حالت۔

**Over-expose : (v)** (۱) ضرورت سے زیادہ دیر تک کھلا رکھنا : ہوا ، سردی ، گرمی ، خطرے کے سامنے بہت ہی کھلا ہوا رکھنا۔ (۲) (عکاسی) پلیٹ کو زائد از ضرورت روشنی پہنچانا : زیادہ دیر تک روشنی میں کھلا رکھنا۔

**Over-exposure : (n)** (تصویر) زائد تعریہ : زیادہ دیر (روشنی ، دھوپ ، ہوا ، سردی ، گرمی وغیرہ میں) کھلا رکھنا۔

**Over-fatigue : (n)** بے حد تھکان۔

**Over-fatigue : (v)** بے حد تھکا دینا۔

**Over-fed : (a)** حد سے زیادہ کھلائی ہوئی : حلق تک ٹھونسی ہوئی : حلق تک ٹھونسا یا ہوا۔

**Over-feed : (v)** (۱) حد سے زیادہ کھلا دینا : حلق تک ٹھونس ٹھونس کر کھلا نا۔ (۲) حد سے زیادہ کھا لینا : حلق تک ٹھونس لینا۔

**Over-fill : (v)** [ OE. 'Oferfyllan. '] بے حد بھر دینا : لبریز کر دینا : اتنا بھر دینا کہ اوپر سے بہنے لگے یا چھلک جائے ۔ (۲) لبریز ہو جانا : بھر کر چھلکنے لگنا ۔

**Over-float : (v)** سطح پر تیرنا : پوری سطح کو یا اس کے کسی حصے کو گھیر لینا : چھا جانا : پوری سطح پر تیرنا ۔

**Over-flow : (n)** (۱) لبریزی : چھلکاؤ : (ماقوائیات) چھلک : (جغرافیہ) طغیانی : سیلاب : سیلان ۔ (۲) لبالب بھرے ہوئے پیمانے یا ظرف کا چھلکاؤ : چھلکی ہوئی چیز (پانی وغیرہ) وہ پانی جو ساحل پر چڑھ آتا ہے ۔ (۳) بچی ہوئی چیز : فاضل چیز : زائد چیز ۔ (۴) (کسی مقرر سطح سے ) زائد پانی کو نکالنے والا پائپ یا نالی ۔ (۵) توصیفی معنوں میں ۔

**Over-flow : (v)** (۱) اوپر تک بھر کر بہہ نکلنا : چھلکنا : کناروں کے اوپر سے بہنا ۔ (۲) تہ آب کرنا (سطح کو) : طغیان یا سیلاب آنا ۔ (۳) (مجازاً) اندر نہ سمانا : باہر تک پہنچنا (مجمع وغیرہ کا کمرے کی) ۔ (۴) لبریز ہونا : اتنا بھر جانا کہ چھلکنے لگنا ۔ (۵) کثرت سے ہونا : وافر ہونا : فراواں ہونا ۔ (۶) چھلکانا ۔

**Over-flow meeting : (n)** زائد جلسہ ( ان لوگوں کا جنہیں کانفرنس کے پنڈال وغیرہ میں جگہ نہ ملے) : مقام جلسہ کی سمائی سے زائد عوام کا جلسہ ۔

**Over-flowing : (a)** (۱) لبریز : چھلکتا ہوا ۔ (۲) کثیر : فراواں : وافر ۔

**Over-flowing : (n)** (۱) طغیانی : سیلاب : چھلکنا : چھلکاؤ : باہر تک پہنچنا ۔ (۲) کثرت : فراوانی : وفور ۔

**Over-flowingly : (adv.)** لبریز ہو کر : چھلکتے ہوئے : کثرت سے : فراوانی سے : بے افراط ۔

**Over-flowingness : (n)** لبریزی : چھلکاؤ : کثرت : فراوانی : افراط : وفور ۔

**Over-fond : (a)** (۱) حد سے زیادہ نیک دل : بیحد سادہ لوح یا سریع الاعتقاد ۔ (۲) بیحد پیار کرنے والا : ضرورت سے زیادہ محبت رکھنے والا : بے حد شفیق : حد سے زیادہ نرم دل : ( Of کے ساتھ) کسی بات(یا شخص) کا بے حد شائق ۔

**Over-fondly : (adv.)** بے حد سادہ لوحی کے ساتھ : حد سے زیادہ نرم دل ہو کر : ضرورت سے زیادہ شفقت یا محبت کے ساتھ ۔

**Over-fondness : (n)** حد سے زیادہ نیک دلی : ضرورت سے زیادہ سادہ لوحی : ضرورت سے زیادہ شفقت یا نرم دلی : شوق بے حد ۔

**Over-greedily : (adv.)** انتہائی حریصانہ : حد سے زیادہ لالچی ہو کر ۔

**Over-greedy : (a)** [OE. 'Ofergraedig. '] حد سے زیادہ لالچی : بے انتہا حریص ۔

**Over-hard : (a & adv.)** حد سے زیادہ سخت : انتہائی سخت : بے حد سخت : ضرورت سے زیادہ سخت ۔

**Over-harden : (v)** ضرورت سے زیادہ سخت ہونا یا کرنا : حد سے زیادہ سخت بنانا یا ہونا ۔

**Over-hardly : (adv.)** بے انتہا سخت ہو کر : ضرورت سے زیادہ سخت ہو کر ۔

**Over-hardness : (n)** بے انتہا سختی : ضرورت سے زیادہ سختی: بے حد سختی ۔

**Over-hastily : (adv.)** بے انتہا جلد بازی سے : بے حد عاجلانہ : بے حد تند خوئی سے ۔

**Over-hastiness : (n)** انتہائی جلدی یا جلد بازی : ضرورت سے زیادہ عجلت : حد سے زیادہ تند خوئی یا نا عاقبت اندیشی ۔

**Over-hasty : (a)** بے حد جلد باز : انتہائی تند خو یا ناعاقبت اندیش : ضرورت سے زیادہ عجلت والا : انتہائی عاجل یا بے دھڑک ۔

**Over head and ears : (phr.)** پوری طرح ڈوبا ہوا : بالکل ڈوبا ہوا : غرق (لغوی و مجازی معنی میں) ۔

**Over-indulge : (v)** اپنی خواہش پوری کرنے میں حد اعتدال سے بڑھ جانا : حد سے زیادہ ناز برداری کرنا : دل کھول کر (شوق وغیرہ ) پورا کرنا ۔

**Over-indulgence : (n)** اپنی خواہش پوری کرنے میں بے اعتدالی ۔

**Over-indulgent : (a)** اپنی خواہش پوری کرنے میں بے اعتدالی برتنے والا ۔

**Over-inform : (v)** (۱) حد سے زیادہ جوش دلانا : اکسانا : ابھارنا : بہت زیادہ متحرک کر دینا ۔ (۲) کثیر اطلاعات بہم پہنچانا ۔

**Over-investment : (n)** (معاشیات) بیش سرمایہ کاری ۔

**Over-issue : (v)** (نوٹ ، تمسکات وغیرہ ) حد سے زیادہ جاری کر دینا (یعنی قانونی حد یا اپنی مالی حیثیت سے زیادہ ) ۔

Over-issue : (n) زائد اجراء : حد سے زیادہ جاری کئی ہوئی نوٹ یا تمسکات ۔

Over-king/ Overking : (n) (تاریخ) شاہ شاہان : شہنشاہ :مہاراج: مہاراجہ.

Over-labour : (v) (۱) بے حد محنت سے کام کرنا : صلاحیت سے زیادہ کام کرنا ۔ (۲) بے حد اہتمام اور تکلف سے کرنا (کسی کام کو) ۔ (۳) (کسی مسئلے میں) ضرورت سے زیادہ تفصیل یا طول سے کام لینا ۔

Over-liberal : (a) بے حد کشادہ دل : حد سے زیادہ فیاض : بے انتہا سخاوت سے ۔

Over-liberality : (n) بیحد فیاضی : بے انتہا سخاوت ۔

Over-liberally : (adv.) بے حد فیاضانہ : بے انتہا سخاوت کے ساتھ: نہایت کشادہ دل ہو کر ۔

Over-lip : (n) (بول چال) اوپر کا ہونٹ : اوپری ہونٹ : بالائی لب ۔

Over-long : (adv.) بے حد طویل مدت کے لئے : بے حد طویل مدت تک یا سے ۔

Over-long : (a) بہت طویل : بے حد طویل المیعاد : بہت لانبا : بے حد دراز : نہایت طول طویل : ضرورت سے زیادہ لمبا یا بڑا ۔

Over-measure : (n) (کافی یا واجبی مقدار سے) زیادہ مقدار : فاضل مقدار : زائد : فالتو : فاضل : ضرورت کو پورا کر کے جو کچھ فاضل بچ گیا ہو۔

Over-measure : (adv. phr.) واجبی مقدار سے اوپر : زائد یا فاضل ۔

Over-modest : (a) بے حد منکسر : بے حد سیدھا سادہ : حد سے زیادہ شرمیلا : با حیا ۔

Over-modestly : (adv.) بے حد منکسرانہ : انتہائی سیدھے سادے انداز میں : بے حدشرمیلے پن سے ۔

Over-modesty : (n) حد سے زیادہ انکساری یا خاکساری ۔

Over name/ -ones name : (phr.) (وہ تحریر جو) دستخط یا نام کے ساتھ (ہو) ۔

Over-nice : (n) حد سے زیادہ نازک مزاج : نفاست پسند : باریک بین : بے حد لطافت پسند : بے حد نازک طبع : حد سے زیادہ محتاط : بے حد نک چڑھا :بے حدوہمی: انتہائی محتاط ۔

Over-nicely : (adv.) حد سے زیادہ محتاط ہو کر : نہایت نازک مزاجی سے : بے حد نفاست پسندانہ : انتہائی باریک بینی سے ۔

Over-niceness : (n) حد سے زیادہ نازک طبعی : نفاست پسندی :باریک بینی : بے انتہا محتاط : نک چڑھا یا وہمی ہونا ۔

Over ones head : (phr.) بالا سے بالا : کسی سے ملے یاخبر کئے بغیر۔

Over or under : کم و بیش :کم یا زیادہ۔

Over our heads : (۱) ہماری سمجھ کے باہر۔ (۲) بغیر ہمارے مشورے کے؛ بالا بالا۔

Over-people : (v) کثرت سے لوگوں کو آباد کر دینا؛ کثیر آبادی ہونا؛ کثرت سے لوگوں کو (کسی جگہ) بھر دینا؛حد سے زیادہ آباد کرنا (خصوصاً Pa.pple میں)۔

Over-peopled : (a) حد سے زیادہ آباد۔

Over-persuade : (v) کسی نہ کسی طرح راہ پر لے آنا؛ باوجود انکار کے راضی کر لینا کسی فیصلے یا میلان کے خلاف اسے آمادہ یا مائل کر لینا؛ منا لینا۔

Over-persuasion : (n) کسی کے فیصلے یا میلان کے خلاف اسے آمادہ کرنے یا مائل کرلینے کا عمل؛انکار کے باوجود راضی کر لینا۔

Over-please : (v) حد سے زیادہ خوش؛بے انتہا مسرور کر دینا۔

Over-pleased : (a) حد سے زیادہ خوش :بے حد مسرور ۔

Over-pleasing : (a) حد سے زیادہ خوش کرنے والا (والی)؛بے انتہا مسرور کن۔

Over-populate : (v) آبادی میں بہت زیادہ ہونا؛بے حد کثیر آبادی والا ہونا؛ بے حد گنجان آبادی والا ہونا۔

Over-populated : (a) بے حد گنجان آباد۔

Over-population : (n) بے حد گنجان آبادی : (جغرافیہ) کثرت آبادی؛ کثیر آبادی : گنجان آبادی۔

Over-populous : (a) بے حد گنجان آباد :بے حد کثیرآبادی والا(علاقہ)۔

Over-populousness : (n) بے حد کثیر آبادی ہونے کی حالت یا صفت؛ کثرت آبادی۔

Over-pressure : (n) (۱) بے حد دباؤ؛ بے حد بار (خصوصاً کام کا)؛ کام کی بے انتہا کثرت : کثرت کار ۔ (۲) (طبیعیات)

Over-refined : (n) ضرورت سے زیادہ صاف کیا ہوا یا خالص کیا ہوا۔

Over-refinement : (n) بے حد لطیف؛ بادقیق صفائی یا شستگی؛لطیف باریکی یا نزاکت۔

Over-rent : (v) (معمول سے) زیادہ کرایہ لینا؛زیادہ لگان وصول کرنا۔

Over-ripe : (a) ضرورت سے زیادہ پکا ہوا۔

Over-rule : (a) اقتدار اعلیٰ کی حکومت۔

Over-rule : (v) (۱)اقتدار اعلیٰ کے ذریعہ حکومت کرنا۔(۲) (کسی شخص پر) غالب آنا؛ (اس کی رائے کو بدل دینا یا مسترد کر دینا)۔ (۳) (کسی چیز کا) رائج ہونا؛ مروج ہونا؛چلن ہونا(دوسرے کے مقابلے میں زیادہ)۔ (۴)(فیصلے یا تجویز وغیرہ کو) مسترد کر دینا؛ نا منظور کر دینا؛ منسوخ کر دینا؛ رد کر دینا۔

Over-scrupulosity : (n) حد سے زیادہ احتیاط پسندی یا صحت پسندی : بے حد احتیاط پسند یا صحت پسند۔

Over-scrupulous : (a) بے حد شکی :بے انتہا وہمی:حدسے زیادہ محتاط: بے حد احتیاط پسند یا صحت پسند۔

Over-scrupulousness : (n) دیکھو Over-scrupulousity.

Over-sell : (v) (کسی چیز کی) اس سے زیادہ مقدار کی فروخت کا معاملہ کرنا جتنی اپنے پاس موجود ہو۔

Over-shoe/-shoes : (adv. phr.) (پانی ، کیچڑ وغیرہ) اتنا گہرا جس میں جوتا ڈوب جائے؛ ٹخنوں ٹخنوں؛ ٹخنوں بھر ؛ ٹخنوں تك۔

Over signatur/-ones signature : (phr.) دستخط کے ساتھ (لکھا ہوا) (وہ تحریر جو دستخط کے ساتھ ہو)۔

Over-simplify : (v) (کسی مسئلے کو) حد سے زیادہ آسان یا سادہ بنا کر پیش کرنا ؛ مسخ کر کے بیان کرنا؛ غلط ظاہر کرنا؛ غلط بیان کرنا۔

Over the bags /-top : (فوج) خندق) سے باہر (حملہ کرنے کے لئے)۔

Over-trouble : (v) حد سے زیادہ تلاطم پیدا کرنا؛ بے حد پریشان کرنا ؛ بے انتہا تکلیف دینا یا بے چین کرنا۔

Over-troubled : (a) حد سے زیادہ تلاطم پیدا کرنا؛ بے حدپریشان یا بے چین ؛ بے حد تکلیف میں۔

فشار زیادہ۔

Over-print : (n) (۱)طباعت میں چھوٹی ہوئی یا دوبارہ چھپی ہوئی عبارت : دوہری چھاپ۔ (۲) جو چیز دوبارہ چھاپ کر اضافہ کی گئی ہو؛ ڈاك ٹکٹ یا ڈیزائن پر کیا ہوااضافہ جو ٹکٹ پر دوبارہ چھاپ کر کیا گیا ہو۔

Over-print : (v) (۱) (تصویر کشی) (مثبت پلیٹ کو) ضرورت سے زیادہ تاریك یا دھندلا بنا دینا : منفی پلیٹ کو مثبت پلیٹ بنانے میں غیر مناسب یا زیادہ روشنی دینا؛ تاریك چھاپ؛ اوور پرنٹ۔(۲) (چھپی ہوئی سطح پر ) مزید چھا پنا؛دوہری چھپائی کرنا؛ چھپی ہوئی سطح کو دوبارہ زیر چھاپ لانا۔ (۳) اضافی طباعت کرنا؛ اضافہ کے ساتھ دوہری چھپائی کرنا؛ایك ہی کاغذ کو اضافے کے ساتھ دوبارہ زیر چھاپ لانا؛نیز حد سے زیادہ کاپیاں چھاپنا؛ بہت زیادہ کاپیاں چھاپ دینا۔

Over-printed : (a) (طباعت) چھاپ در چھاپ؛ دوہری چھپائی والا؛ دوہرا چھپا ہوا۔

Over-produce : (v) جتنی مانگ ہو اس سے زیادہ (کسی چیز کی) پیداوار کرنا؛ طلب سے زیادہ پیدا کرنا؛ معینہ مقدار میں زیادہ پیدا کرنا؛ (صنعتی اشیاء)ضرورت سے زیادہ پیدا کرنا۔

Over-production : (n)(معاشیات) ضرورت یا مانگ سے زیادہ پیدا وار؛ بیش پیداوار؛ طلب سے زیادہ پیداوار؛کثرت پیدائش۔

Over-proof : (a) پروف قوت یا معیاری قوت والی اسپرٹ سے زیادہ الکحل والی (اسپرٹ)؛ (وہ اسپرٹ) جس میں الکحل کا تناسب پروف اسپرٹ سے زیادہ ہوتا ہے۔بہت تیز (شراب) جس میں معمول سے زیادہ روح شراب ہو۔

Over-proportion : (n) زائد تناسب : بیش تناسب : زیادتی تناسب؛ایك چیز کے مقابلے میں دوسری چیز کے تناسب کی زیادتی (زیادہ ہونا)۔

Over-proportion : (v) صحیح تناسب سے بتانا یا اندازہ کرنا۔

Over-read : (v) بہت زیادہ پڑھنا :حد سے زیادہ مطالعہ کرنا۔

Over-reckon : (v) اصلیت سے زیادہ اندازہ کرنا؛ اصلیت سے زیادہ سمجھنا۔

Over-refine : (v) حد سے زیادہ نتھارنا؛ بہت زیادہ صاف کرنا یا خالص بنانا؛ بہت موشگافی کرنا یا باریکی نکالنا ؛ بہت باریك فرق نکالنا۔

**Overact : (v)** (۱) انتہائی فعال ہونا : حد سے زیادہ فعال ہونا : حرکت عمل میں انتہائی ہونا۔ (۲) ایکٹنگ میں حد سے بڑھ جانا : کسی پارٹ کو ادا کرنے میں بہت زیادہ اہتمام کرنا : ایکٹنگ میں حد اعتدال سے گذر جانا : غلو کرنا : مبالغہ آمیز ادا کاری کرنا۔

**Overaction : (n)** (۱) انتہائی فعالیت : حد سے زیادہ فعالیت۔ (۲) مبالغہ آمیز ایکٹنگ یا اداکاری۔

**Overactive : (a)** ضرورت سے زیادہ چست یا مستعد : انتہائی فعال : حد سے زیادہ فعّال۔

**Overactivty : (adv.)** ضرورت سے زیادہ چستی یا مستعدی۔

**Overall efficiency : (n)** (انجینیئرنگ) تمامی کارکردگی : کل کارکردگی۔

**Overalled : (a)** لباس کار : پہنے ہوئے : بالا پوش پہنے ہوئے۔

**Overarch : (v)** (۱) کسی چیز کے اوپر) محراب سی بنانا۔ (۲) (کسی چیز کے اوپر) محراب سی بن جانا : محراب کی طرح جھکنا۔

**Overarch : (n)** اوپر بنی محراب۔

**Overawe : (v)** بے حد مرعوب کر دینا : اچھی طرح رعب ڈالنا : انتہائی مرعوب کر دینا۔

**Overbalance : (n)** (۱) وزن : قدر و قیمت یا مقدار کی زیادتی : زیادہ وقیع ہونا : زیادتی : بیشی : بڑھوتری : زیادہ وزنی ہونا۔ (۲) چیز جو وزن، مقدار یا قدر و قیمت میں زیادہ ہو۔

**Overbalance : (v)** (۱) وزن یا قدر و قیمت میں زیادہ ہونا : زیادہ اہم یا وقیع ہونا : زیادہ وزنی ہونا : بھاری پڑنا : وزن : تعداد یا مقدار میں زیادہ ہونا : پلّہ جھکا دینا : پلّہ سبک کر دینا۔ (۲) ڈگمگا کر گرنا : عدم توازن سے گر پڑنا : توازن بگاڑ دینا یا بگڑ جانا : توازن میں خلل ڈال کر گرا دینا : ڈگمگا کر گرانا : تہ و بالا کر دینا (جہاز وغیرہ کو) الٹ دینا۔

**Overbank : (a)** (ایک قسم کی توپ گاڑی) جس پر لگی توپیں دمدمہ کے اوپر سے داغی جا سکتی ہیں۔

**Oerbear : (v)** (۱) دبانا : الٹ دینا : چت کرنا : پٹخ دینا : مغلوب کرنا۔ (۲) زیر کرنا : جبر کرنا : طاقت توڑنا : گرانا : کچلنا۔ (۳) (مجازاً) غالب آنا : قابو میں لانا : زیر اثر لانا : ظلم کرنا۔ (۴) مات کرنا : وزن میں بڑھ جانا : اہمیت میں زیادہ ہونا : بھاری پڑنا۔

**Overbearance : (n)** تحکمانہ یا جابرانہ برتاؤ : جبر : تحکم : ظلم : آمریت۔

**Ovrebearing : (a)** جابر : زور آور : ظالم : زبر دست : بالا دست : متکبر : متکبرانہ : تحکم پسند : تحکم پسندانہ : دبنگ۔

**Overbearingly : (adv.)** جابرانہ طور پر : بالا دستی سے : ظالمانہ : متکبرانہ : تحکمانہ : تحکم پسندی سے : دبنگ پن سے : تکبر سے : زبر دستی سے : طاقت کے زور پر : دبا کر : کچل کر۔

**Overbearingness : (n)** جبر : بالا دستی : ظلم : تکبر : تحکم پسندی : دبنگ پن : زور زبر دستی : آمریت۔

**Overbend : (v)** (۱) اوپر (کسی چیز کو) جھکانا : کسی ایک سمت میں جھکانا۔ (۲) (کسی چیز کے) اوپر جھکنا یا جھکانا۔ (۳) حد سے زیادہ جھکا دینا : انتہائی خمیدہ کرنا : بہت زیادہ موڑنا۔

**Overbid : (v)** (۱) بڑھ کر بولی بولنا : (دوسرے سے) زیادہ قیمت لگانا۔ (۲) (چیز کی) قیمت سے زیادہ بولی بولنا : اہمیت سے زیادہ قیمت لگانا۔ (۳) (برج) جتنا ہاتھ بنا سکتے ہوں اس سے زیادہ بول دینا : اپنی بازی سے بڑھ کر بولی بول دینا : پہلی بولی سے بڑھ کر بولنا : اپنے ساتھی کی بولی اپنے سر لے لینا۔

**Overblow : (v)** (۱) کسی چز کے سر پر (کوئی چیز) اڑانا : پھونک مارنا : پھونکٹ مار کر اڑا دینا : زور و شور کے ساتھ اڑانا۔ (۲) (طوفان کا) سر سے گذرجانا : فرو ہو جانا : زور کم ہو جانا : (مجازاً غصے، خطرے وغیرہ کا) ٹل جانا۔ (۳) (کسی چیز کو) اوپر اڑانا : پھک سے اڑا دینا۔ (۴) اڑ کر سطح کوڈھک لینا (بالو، برف وغیرہ کا) : ہوا کے ساتھ بہہ کر چھا جانا یا گھیر لینا۔ (۵) (بگل، بانسری وغیرہ) حد سے زیادہ زور سے بجانا : زور سے ناقوس وغیرہ پھونکنا۔

**Overblown : (a)** (۱) فروشدہ (طوفان) : (خطرہ) جو ٹل چکا ہو۔ (۲) زیادہ کھلے ہوئے (پھول)۔ (۳) اترا ہوا : شباب سے گذرا ہوا۔

**Overboard : (adv.)** جہاز یا کشتی کے کنارے کے اوپر سے (پانی میں) : جہاز پر سے یا کشتی پر سے پانی میں : جہاز سے باہر پانی میں۔

**To throw overboard :** (۱) جہاز سے پانی میں پھینکنا۔ (۲) (مجازاً) چھوڑ دینا : الگ کر دینا : ترک کر دینا : ساتھ چھوڑ دینا۔

**Overboil : (v)** (۱) بہت ابلنا ؛ حد سے زیادہ ابلنا ؛ بے حد جوش کھانا (خاص کر مجازی معنوں میں)۔ (۲) بہت زیادہ ابالنا یا جوش دینا ؛ ضرورت سے زیادہ ابالنا ۔

**Overbold : (a)** انتہائی دلیر ؛ حد سے زیادہ بیباک؛گستاخ ؛ شوخ چشم ؛ متکبر ؛ مغرور ؛ بے ادب ۔

**Overboldly : (adv.)** انتہائی دلیری یا بے باکی سے ؛ گستاخانہ ؛ شوخ چشمی ؛ متکبرانہ ؛ بے ادبی کے ساتھ ۔

**Overboldness : (n)** بہت زیادہ دلیری یا بے باکی ؛ گستاخی؛ بے ادبی؛ شوخ چشمی ؛ تکبر۔

**Overbridge : (n)** (انجینیئرنگ ) بالا پل ؛ اوور برج ۔

**Overbrim : (v)** (۱) کناروں کے اوپر سے بہنا ؛ چھلکنا ؛ اوپر تک بھر کر گرنے لگنا (سیال یا برتن کا) (اکثر مجازی معنوں میں ) چھلک پڑنا ۔ (۲) چھلکانا ؛ کناروں کے اوپر سے بہانا یا گرانا۔

**Overbrimmed : (a)** چھلکا ہوا ؛ چھلکا یا ہوا ؛ کناروں کے اوپر سے بہہ کر گرا ہوا۔

**Overbrimming : (n)** چھلکاؤ ؛ چھکنے یا چھلکنے کا عمل ؛ چھلکانے یا چھلکنے والا ۔

**Overbrimming : (a)** چھلکانے یا چھلکنے والا ۔

**Overbuild : (v)** (۱) (کسی چیز پر یا اس کے اوپر )عمارت بنانا ؛ تعمیر کرنا ؛ مکان بنانا۔ (۲)بہت زیادہ مکانات بنانا ؛ عمارتوں کی بھرمار کر دینا۔ (۳) (کسی علاقے میں یا کسی جگہ) حد سے زیادہ گنجان عمارتیں بنا دینا۔

**Overburden / -burthen : (n)** (۱) حد سے زیادہ بوجھ ؛ ناقابل برداشت بوجھ ؛ بوجھ کی زیادتی ؛ گرانباری ؛ بارگراں۔ (۲) (کان کنی ) کان کا وہ بیکار حصہ جسے ہٹانے کے بعد کوئلے یا پتھر تک پہنچتے ہیں۔

**Overburden/ -burthen : (v)** گنجائش سے زیادہ بھر دینا ؛ حد سے زیادہ لادنا ؛ بہت زیادہ بار کر دینا ؛ضرورت سے زیادہ بھر دینا ؛ حد سے زیادہ زیربار کرنا (نیز مجازاً) ۔

**Overburdened / -burthened : (a)** حد سے زیادہ بار کیا ہوا ؛ ضرورت سے زیادہ بھرا ہوا۔

**Overburnt : (a)** (تعمیرات) زیادہ پختہ(اینٹ) زیادہ پکی ہوئی(اینٹ) ۔

**Overbusy : (a)** ضرورت سے زیادہ مشغول ؛ انتہائی فضول خدمت ؛ خواہ مخواہ ہر کام کرنے کو مستعد ۔

**Overbuy : (v)** ضرورت سے زیادہ خریدنا ؛ حیثیت سے زیادہ خریدنا ۔

**Overcall : (v)** (برج) اپنے ہاتھ کے پتوں سے جتنے ہاتھ بنا سکتا ہو اس سے بڑھ کر بولنا ؛ صلاحیت سے زیادہ بولنا ؛ زیادہ بولی دینا ؛ پہلی بولی سے زیادہ بولنا ؛بڑھ کر بولی دینا۔

**Overcanopy : (v)** شامیانہ ؛سائبان تاننا۔

**Overcareful : (a)** حد سے زیادہ (بیجا طور پر ) محتاط ؛ضرورت سے زیادہ محتاط۔

**Overcarefully : (adv.)** ضرورت سے زیادہ محتاط ہو کر ۔

**Overcast : (n)** (۱) خارج کیا ہوا شخص یا چیز ؛ رد کی ہوئی چیز ؛ آوارہ وطن یا بے خانماں شخص (بول چال)۔ (۲) اوپر ڈالی ہوئی چیز ؛ استر ؛ استرکاری ؛ بادل جو آسمان کو یا اس ایک حصے کو گھیرے ہو یا اس پر چھایا ہو۔ (۳) (کان کنی) ایک زمیں دوز ہوا گذار کے اوپر دوسرا (زمین دوز ہوا گذار)۔ (۴) (سوئی کا کام ) اوپر اوپر (کنارے کو ) سی دینا (تلکہ نہ کھلے )۔ (۵) (موسمیات) حسابی تجاوز ۔

**Overcast : (v)** (۱) (بول چال) تہ و بالا کرنا ؛ زیر و زبر کرنا ؛ گرانا ؛ الٹنا (ادبی و مجازی معنوں میں ) ۔ (۲)(کسی چیز سے) ڈھک دینا ؛ (پوری سطح پر کوئی چیز) پھیلا دینا ۔ (۳) (آسمان پر) بادل گھرنا ؛ چھانا ؛کسی ایسی چیز کا چھانا یا پھیلانا جو سطح کو تاریک یا دھندلی بنا دے ؛ کہر آلود ہونا ؛ کہرا چھانا۔ (۴) (مجازاً) پردہ ڈال دینا ؛ دھندلا بنا دینا ؛ تاریک کر دینا ؛ تیرہ بنا دینا۔(۵) ابر آلود ہو جانا ؛ تیرہ و تار یا دھندلا ہو جانا (بول چال)۔ (٦) (سوئی کا کام) کپڑے کے کھلے ہوئے کناروں کو اوپر اوپر سی دینا (تاکہ کھلنے نہ پائیں) ؛ کاج دوزی کے ذریعہ کنارے کو مضبوط کرنا یا آراستہ کرنا۔

**Overcast : (a)** (۱) گھرا ہوا ؛ تاریک ؛ دھندلا ؛تیرہ۔(۲) اوپر اوپر سلا ہوا (کنارہ)۔

**Overcharge : (n)** (۱) زیادہ بار ؛ زائد بوجھ ؛ بیش بوجھ ؛ضرورت سے زیادہ لدائی یا بھرائی (بارود کی) زیادتی ؛ تجاوز ۔ (۲) زیادہ بار کرنے یا بھرنے کا عمل ؛ زیادہ قیمت لینے کا عمل ؛ بے اندازہ قیمت ؛ نہایت گراں قیمت ؛ زیادہ لی ہوئی قیمت۔

**Overcharge : (v)** (۱) حد سے زیادہ لادنا یا بار کرنا ؛ (کوئی چیز)

حد سے زیادہ مہیا کر دینا ۔ ضرورت سے زیادہ بھر دینا (بارود ، بجلی وغیرہ ) ۔ (۲) (مجازاً) زیادہ رنگ آمیزی کر دینا ؛ زیادہ مبالغہ کرنا ؛ بڑھا کر لکھنا۔ (۳) (بیان میں) ضرورت سے زیادہ تفصیلات بھر دینا ؛ ضرورت سے زیادہ نقوش بھر دینا ؛(تصویر میں) جزئیات کی بھر مار کر دینا۔(۴) زیادہ قیمت لینا ؛ ٹھگنا۔ (۵) قیمت سے زیادہ لینا (بہ تفصیل رقم ) ۔

**Overcheck : (a)** دہانے کو اوپر کھینچنے والی ؛ روکنے والی (لگام)؛ جو گھوڑے کے سر پر ، دونوں کانوں کے بیچ سے ہو کر گذرتی ہے ۔

**Overcheck : (n)** دیکھو Overcheck rein / - Bridge

**Overcheck : (n)** ایک وضع یا طرز جس میں کسی دوسرے ڈیزائن کے اوپر چارخانہ بنا ہوتا ہے ۔

**Overcheck briddle : (n)** (لگام کا) دہانہ جس میں Overcheck rein لگی ہو ۔

**Overcheck rein : (n)** لگام جو گھوڑے کے سر پر ، دونوں کانوں کے بیچ سے ہو کر گذرتی ہے تاکہ لگام کے دہانے کو اوپر کھینچا جا سکے (روکنے کے لئے )۔

**Overcloud : (v)** (۱) بادلوں سے ڈھک دینا ؛ ابر آلود کر دینا ۔ (۲) (مجازاً) سایہ ڈالنا ؛ سائے میں گھیر لینا ؛ سایہ پھیلا دینا ؛ تاریک کر دینا ؛ تیرہ کرنا ؛ بے نور کر دینا ؛ دھندلا دینا ؛ چھپا دینا ؛ غیر واضح کرنا ؛ ماند کر دینا۔ (۳) (مجازاً) غمگین و ملول کرنا۔ (۴) ابر آلود ہو جانا ؛ بادلوں میں گھر جانا ؛ بادل چھا جانا ؛ بادلوں میں ڈھک جانا یا چھپ جانا ؛ دھندلا جانا ؛ بے نور ہونا ؛ تاریک ہو جانا (مجازاً) غمگین و ملول ہونا۔

**Overcloy : (v)** اکتا دینا ؛ بے حد سیر کر دینا ؛ حد سے زیادہ کھلا پلا دینا ؛چھلکا دینا ۔

**Overcoat : (n)** بالائی کوٹ ؛ اوور کوٹ ؛ فرغل ؛ بالا پوش ۔

**Overcolour : (v)** مبالغہ کرنا ؛ زیادہ رنگ آمیزی کرنا ۔

**Overcolouring : (n)** مبالغہ آمیزی ؛ مبالغہ آرائی ؛ حد سے زیادہ رنگ آمیزی ۔

**Overcome : (v)** [ OE. 'Ofercuman.'] (۱) زیر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ شکست دینا ؛ چت کر دینا ؛ ہرا دینا (کسی مقابلے میں ) ۔ (۲) عاجز کرنا ؛ تھکا دینا ؛ مجبور کر دینا ؛ جذبات کا غلبہ ہونا ؛ جذبات سے مغلوب ہو جانا یا کر دینا۔ (۳) ( by یا with کے ساتھ ، بحالت مفعول ) مخمور ہونا ؛ مد ہوش ہونا ؛ بیخود ہونا ۔ (۴) (کسی مشکل پر) قابو پانا ؛ سرکرنا ؛ فتح کرنا ؛ غالب آنا ؛ فتح مند ہونا ؛ کسی صدمے کے اثر سے نجات پانا ؛ پنپنا۔ (۵) (بول چال) (غشی سے) ہوش میں آنا۔

**Overcome : (a)** مغلوب ؛ بد حواس۔

**Overcome with liquor :** مدھوش ؛ بد مست ؛ نشے میں چور۔

**Overcooled : (a)** پُر سرد۔

**Overcount : (v)** (۱) تعداد میں بڑھ جانا ؛ شمار میں زیادہ ہونا۔ (۲) زائد قیمت لگانا۔

**Overcrop : (v)** مناسب کھاد کا استعمال کئے بغیر متواتر کاشت کر کے زمین کی زر خیزی کو ختم کر دینا ؛ زیادہ غلّہ اپجا کر زمین کو بے رس کر دینا ؛ حد سے زیادہ کاشت کرنا۔

**Overcrow : (v)** (۱) فتح کے شادیانے بجانا ؛ ظفر مند ہونا ؛ فتح پانا؛ غالب آنا۔ (۲) (کسی سے بڑھ کر ) اترانا ؛ فخر کرنا ؛ اکڑنا ؛ اینٹھنا ؛ پھولے نہ سمانا۔

**Overcrowd : (v)** (۱) بے حد بھر جانا یا ٹھنس جانا ؛ دھنسی پڑنا ؛ ہجوم کر دینا ؛ بے حد بھرنا یا ٹھونسنا۔ (۲) بہت بڑی تعداد میں جمع ہونا ؛ ازدہام کثیر ہونا ؛بے حد ہجوم یا بھیڑ بھاڑ ہونا۔

**Overcunning : (a)** ضرورت سے زیادہ چالاک (جو خود زک اٹھائے ) ۔

**Overcurrent-relay : (n)** (برقیات ، انجینیئرنگ) زائد روی ریلے۔

**Overdare : (v)** حد سے زیادہ دلیر ہونا ؛ انتہائی جری ہونا ؛ حد سے زیادہ ہمّت یا جسارت کرنا۔

**Overdaring : (n)** غیر معمولی جسارت ؛ حیرت انگیز بہادری ؛ بے حد بہادری؛ انتہائی جرأت۔

**Overdeck : (v)** بے حد آراستہ کرنا ؛ ضرورت سے زیادہ سجانا سنوارنا ؛ بے حد مزین کرنا۔

**Overdo : (v)** (۱) (کسی کام میں) حد سے بڑھ جانا ؛حد سے زیادہ تجاوز کرنا ؛ حد سے زیادہ مبالغہ یا اہتمام کرنا۔ (۲) معینہ حد کو پار کر جانا ؛ حد سے زیادہ کاکردگی دکھانا ۔ (۳) بہت دور تک پہنچانا ؛ مقابلتاً زیادہ دور تک ڈھونا یا لے جانا۔ (۴) بہت زیادہ پکا دینا ؛ جلا دینا ؛ (عموماً Pa. pple میں overdone)۔(۵) طاقت کو توڑ دینا ؛ شل کر دینا ؛ بے دم کر دینا ؛ مغلوب کرنا ؛ زیر

کرنا ؛ شکست دینا ؛ غالب آنا ۔ ((٦) سبقت لے جانا ؛ مات دینا (متروک)۔

**Overdog : (n)** حکمراں یا مستفیض طبقہ ۔

**Overdone : (a)** (١) حد سے بڑھا ہوا ؛ مبالغہ آمیز ؛ حد سے متجاوز ۔ (٢) بہت زیادہ پکا ہوا ؛ جلا ہوا ۔ (٣) بے دم کیا ہوا ؛ عاجز ؛ شل ؛تھکا ہارا ؛ مغلوب ؛ شکست خوردہ ۔ (٣) جس میں حدسے زیادہ کا رکردگی دکھائی گئی ہو ۔

**Overdoor : (n)** (تعمیرات) سرد ؛ چوبی نقش و نگار جو دروازے کے رو کار پر بنے ہوتے ہوں ؛ منقش رو کار ( دروازے کا) ۔

**Overdose : (n)** دوا وغیرہ کی ضرورت سے زیادہ خوراک ۔

**Overdose : (v)** (کسی شخص کو) خوراک سے زیادہ دوا کھلا دینا ؛ ضرورت سے زیادہ دوا پلا دینا ۔

**Overdraft : (n)** زائد وصول ؛ فاضل وصولی ۔ (بینک ) اوور ڈرافٹ ؛ زائد براری ؛ کھاتے میں موجود رقم سے زیادہ نکاسی ؛ وہ رقم جس کی وجہ سے کوئی ڈرافٹ اپنے متعلقہ کھاتے کی بقا یا رقم سے تجاوز کرتا ہو ۔

**Overdraught/ -draft : (n)** آتش دان ؛ چولہے یا بھٹی کے اوپر سے گذرتی ہوئی یا اس میں (اوپر سے) داخل ہوتی ہوئی ہوا ۔

**Overdraw : (v)** (١) اوور ڈرافٹ کرنا ؛ (بینک میں موجود اپنی رقم سے ) زائد نکال لینا ؛ زائد وصولی یا زائد براری کرنا ۔ (٢) نقاشی یا تصویر کشی میں حد سے بڑھ جانا ؛ مبالغہ کرنا ؛ بڑھا چڑھا کر بیان کرنا ؛ مبالغہ آرائی کرنا ؛ رنگ آمیزی کرنا ۔

**Overdrawal : (n)** (معاشیات) زائد زر براری ۔

**Overdress : (n)** ایک قسم کا چغہ یا لبادہ جس کے ساتھ اندرونی پوشاک کا کچھ حصہ بھی جڑا ہوا ہوتا ہے ۔

**Overdress : (v)** (١) حد سے زیادہ بناؤ سنگار کرنا ؛ حد سے زیادہ کپڑے پہنانا یا پہن لینا ؛ بہت زیادہ آراستہ ہونا یا کرنا ؛ حد سے زیادہ سنوارنا یا سنورنا ۔ (٢) بہت زیادہ مسالے ملا دینا ؛ بہت زیادہ پکا دینا ؛ کھرا کر دینا ؛ جلا دینا ۔

**Overdrive : (n)** موٹر گاڑی کا وہ میکا نزم جو گاڑی کو دھکیلنے والے دھرے کو اس کے گیئر بکس والے دھرے کی بہ نسبت زیادہ تیز گھماتا ہے ؛ (نیز مجازاً)۔

**Overdrive : (v)** (١)( گھوڑے کو) دوڑا کر تھکا مارنا ؛ (آدمی کو) کام لیتے لیتے شل کر دینا ؛ (کسی چیز سے) اتنا کام لینا کہ وہ بیکار ہو کر رہ جائے ؛ حد سے زیادہ یا قوت سے زیادہ کام لینا ۔ (٢) اتنا تیز (گاڑی ) چلانا کہ بے قابو ہو جائے (خصوصاً رات میں) اور جسے حد بصارت کے اندر (کوئی چیز سامنے آنے یا راہ تنگ ہونے کی حالت میں ) روکنا ممکن نہ ہو ۔

**Overdue : (a)** خارج المیعاد ؛ زائد المیعاد ؛عارض المیعاد(چک، ہنڈی وغیرہ جس کی تاریخ گذر گئی ہو)۔

**Overfall : (n)** (١)( جہاز رانی ) سمندر کا پر شور حصہ (جہاں پانی زیر آب چٹان یا متخالف موجوں سے ٹکراتا ہے ) ۔ (٢ ) بند کا دہانہ یا مخرج (نہر کی سطح اونچی یا نیچی کرنے کے لئے ): (ماقوائیات) دہانہ بند ؛ مخرج بند ۔ (٣) سمندر کی تہ میں دفعتاً نشیب آنا ؛ (بحر غرافیہ ) گرارا ۔ (٣) آبشار ۔

**Overfault : (n)** (ارضیات) الٹا شگاف ؛ پرت کی ساخت میں نقص یا شگاف جو اوپر کی طرف مائل ہو ۔

**Overfish : (v)** اس قدر مچھلیاں پکڑنا کہ تالاب (وغیرہ ) خالی ہو جائے ۔

**Overflourish : (v)** اُگے ہوئے پودوں یا پھولوں سے ڈھک دینا ؛شگفتگی و شادابی سے ڈھک دینا یا ڈھک لینا ۔

**Overflow meeting : (n)** زائد جلسہ(ان لوگوں کا جنہیں کانفرنس کے پنڈال وغیرہ میں جگہ نہ ملے ؛ مقام جلسہ کی سمائی سے زائد عوام لکا جلسہ ۔

**Overflush : (v)** بہت زیادہ پانی نکال دینا یا بہا دینا ؛ (کھیت وغیرہ میں) بہت زیادہ پانی بھر دینا ۔

**Overflush : (a)** بہت زیادہ پانی بھرا ہوا ۔

**Overfly : (v)** (١) اڑ کر اوپر سے گذرنا یا پار ہونا ۔(٢) اڑ کر اُس پار ہو جانا ؛ اڑ کر آگے نکل جانا ؛ (کسی معینہ حد سے) آگے تک اڑ کر چلا جانا ۔ (٣) پرواز میں سبقت لے جانا ؛ بلند تر ؛ تیز تر یا دور تر اڑنا ۔

**Overfold : (n)** (ریاضیات) پرت کی الٹی تہ جس میں بیچ کا حصہ دوہرا ہو کر نیچے سے اوپر آ جائے ؛ لف بالا ۔

**Overfold : (v)** (١) اوپر سے لپیٹنا ؛ ڈھانکنا ۔(٢) (ریاضیات) (پرت کا) دھکلا کر اوپر اٹھ جانا ۔

**Overforward : (a)** بے حد مستعد ؛ ضرورت یا معمول سے زیادہ ذہین اور سمجھدار ؛ بیحد شوخ ؛ گستاخ ؛ دلیر ؛ چالاک ؛

چلتا ہوا ۔

Overforwardly : (adv.) ضرورت سے زیادہ مستعدی کے ساتھ ؛انتہائی چالاکی سے ؛ بے حد شوق کے ساتھ ۔

Overforwardness : (n) بے حد مستعدی؛ ضرورت یا معمول سے زیادہ ذہانت یا سمجھداری ؛ ضرورت سے زیادہ شوخی یا چالاکی ۔

Overframe : (adv.) چوکھٹے سے باہر (ٹیلی ویژن تحریر میں ہدایت کے طور پر استعمال ہوتا ہے ؛ یہ بتانے کے لئے کہ آواز کا منبع (اسپیکر وغیرہ) پردے پر نظر نہیں آتا ۔

Overfree : (a) حد سے زیادہ آزاد ؛ ضرورت سے زیادہ آزاد۔

Overfreedom : (n) حد سے زیادہ یا ضرورت سے زیادہ آزاد ہونا ؛ غیر معمولی آزادی ؛ حد سے زیادہ ڈھیل ؛ چھوٹ یا بیباکی ۔

Overfreely : (v) حد سے زیادہ آزادی کے ساتھ ؛ ضرورت سے زیادہ آزادانہ یا بے باکانہ ۔

Overfreight : (v) حد سے زیادہ بوجھ لادنا ؛ حد سے زیادہ بار کرنا۔

Overfreight : (n) حد سے زیادہ بار یا بوجھ ؛ حد سے زیادہ لدائی۔

Overfront : (n) Inverness coat کا بغلی پلّہ ۔

Overfull : (a) [OE. 'Oferfull. '] بہت ہی یا حد سے زیادہ بھرا ہوا ؛ بالکل لبالب یا لبریز ۔

Overfullness ; (n) حد سے زیادہ بھرا ہوا ہونے کی حالت ؛ لبریزی ۔

Overgang : (v) [OE.'Ofergangan.'] (اسکاٹستانی اور شمالی بول چال) (۱) قابو پانا ؛قابو میں کرنا؛ زیر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ بے بس کرنا؛ دبا لینا ؛ قابو میں لانا؛ غالب آنا ؛ چھا جانا؛ بے قابو کر دینا ۔ (۲) پار کرنا ؛ عبور کر جانا؛ سیل تندکی مانند گذرنا یا پھیل جانا ؛ تاخت و تاراج کرنا؛ لوٹنا اور برباد کرنا تیزی سے (کسی چیز کے اوپر سے) گذرنا۔ (۳) (کسی حد سے ) آگے نکل جانا؛ تجاوز کرنا؛ آگے بڑھ جانا۔

Overget : (v) (۱) (بول چال ) جا پکڑنا ؛ جا لینا؛ برابر آجانا۔ (۲) (کسی ناگوار کام کو) ختم کرنا ؛ (مشکل پر) غالب آنا ؛ (بیماری وغیرہ سے) نجات پانا ؛ شفایاب یا صحتیاب ہونا ۔

Overgild : (v) [OE.'Ofergyldan. '] ملمع کرنا ؛ ملمع کا خول چڑھانا ؛ (مجازاً ) سنہرا رنگ چڑھانا ؛ سنہری جھلک پیدا کرنا ۔

Overgilt : (a) ملمع کاری کیا ہوا ؛ جس میں سنہری چمک پیدا کی گئی ہو ۔

Overgo : (v) [OE. 'Ofergan. '] (۱) (دیوار ، ندی ،احاطے وغیرہ کو) پار کرنا ؛ پھاند جانا ؛ عبور کرنا۔ (۲) (مجازاً) (حد سے) تجاوز کرنا؛ آگے بڑھ جانا ؛ سبقت لے جانا ؛ بازی لے جانا۔ (۳) (بول چال) غالب آنا؛ قابو میں کرنا؛ بے بس کرنا ؛ دبا لینا ؛ بے قابو کرنا ؛ مجبور کرنا ؛ زیر کرنا؛ پست کرنا؛ حاوی ہونا؛ چھا جانا ۔ (۴) (بول چال) سیل تند کی مانند اوپر سے گذر جانا یا پھیل جانا ؛ تاخت و تاراج کرنا ۔ (۵) اس سرے سے اس سرے تک سفر کرنا ؛ کسی مقام سے ہو کر گذرنا ؛ غرضاً پار کرنا ۔ (۶) (بہ لحاظ زمانہ) گذر جانا ؛ بیت جانا ؛ (بول چال) ۔

Overgovern : (v) بیکار قواعد و ضوابط نافذ کرنا ؛ فضول ضابطوں کی پابندی کرانا ؛ ناقابل برداشت حد تک قابو میں رکھنا یا مطیع رکھنا ۔

Overgovernment : (n) نا قابل برداشت حکومت؛ ناقابل برداشت حکمرانی ۔

Overground : (a) بالا ئے زمین واقع ؛ بالائے سطح ؛زمین کے اوپر کا (زیر زمین کی ضد) ۔

Overgrow : (v) (۱) (بیل کا دیوار وغیرہ پر) پھیل جانا ؛ڈھک لینا؛ چھا جانا ۔ (۲) بہت زیادہ بڑھ جانا ۔ (۳) بہت زیادہ لمبا ہو جانا ؛ بہت بڑا ہو جانا؛ غیر ضروری طور پر بڑھ جانا ۔ (۴) دوسرے سے زیادہ بڑھ جانا ؛حد سے زیادہ بڑھ جانا ؛ اتنا بڑھ جانا کہ کپڑے تنگ یا چھوٹے ہو جائیں۔

To overgrow oneself : حد سے زیادہ بڑھ جانا ؛ مناسب قامت سے زیادہ بڑھ جانا؛ قوت و توانائی میں کم مگر قد میں بہت زیادہ ہونا ۔

Overgrowth : (n) (۱) حد سے زیادہ یا انتہائی تیز روئیدگی یا بالیدگی ؛ کثرت روئیدگی ؛ وہ روئیدگی ، پودے یا بیلیں جنھوں نے دیوار وغیرہ کو ڈھک لیا ہو؛ (نباتیات) بر بالیدگی ؛کثیر بالیدگی ۔ (۲)کسی چیز کے اوپر کو بالیدگی یا ابھار؛ (طب) زائدہ ؛ بر آمدگی ۔ (۳) (کسی عضو کا) اتنا بڑھ جانا کہ صحت کے لئے مضر ہو ۔

Overhair : (n) سموردار چوپایوں میں وہ لمبے اور کھڑے بال جو نرم روئیں یا سمور سے زیادہ بڑے ہو جاتے ہیں۔

Overhand : (adv.) (۱) اس طرح جس میں ہاتھ اس چیز کے اوپر ہو جسے وہ پکڑے ہو ؛ جس میں ہاتھ ہتھلی کے اوپر ہو؛ (کرکٹ ، ٹینس وغیرہ میں) جس میں ہاتھ کندھے سے

اونچا اٹھ جائے ۔ (۲) (کان کنی) نیچے سے اوپر کی طرف ۔ (۳) (سوئی کا کام) (دوسروں کو ملا کر) اس طرح (سینا) کہ ٹانکوں کے درمیان کا تاگا کناروں کے اوپر ہو ۔

**To sew overhand :** دو کناروں کو ملا کر اس طرح سینا کہ ٹانکوں کے درمیان کا تاگا کناروں کے اوپر ہو : ترپنا ۔

**Overhand : (a)** (۱) (کرکٹ ، ٹینس وغیرہ) کندھے سے اوپر ہاتھ اٹھا کر کی ہوئی (بولنگ)۔ (۲) (کان کنی) نیچے سے اوپر کی طرف کھدائی کی ہوئی (درز) ۔ (۳) دیکھو Overhand knot ۔

**Overhand knot : (n)** معمولی گرہ جور سے ، دھاگے وغیرہ کے سرے پر ڈال دی جاتی ہے تاکہ اس کے تار نہ ادھڑنے پائیں ۔

**Overhang : (n)** آگے کو نکلا ہوا : آگے نکلا ہوا حصہ: جھکاؤ: جھکاؤ کی مقدار : (خصوصاً جہاز رانی) سطح آب کے اوپر جہاز کے آگے اور پیچھے کے اوپری حصوں کا آگے نکلا ہوا ہونا: (طیر وغیرہ) پیش آمدگی : بڑھاؤ ۔

**Overhang : (v)** (۱) (کسی چیز کے) اوپر لٹکانا : آویزاں کرنا : اوپر سے آگے کو نکالنا : آگے کو نکلا ہوا ہونا : آگے کو نکلا ہوا اور کسی چیز پر سایہ کئے ہونا : بنیاد سے آگے کو نکلا ہوا ہونا : اوپر میں آگے کو نکلا ہوا ہونا ۔ (۲) (مجازاً) سر پر کھیلنا : منڈ لانا : سر پر لٹکنا ۔ (۳) اوپر سے سہارا دیئے ہوئے ہونا : اوپر سے سہارا دینا ۔

**Overhaul : (v)** [G. Uberholen. '] (۱) (جہاز رانی) (رسّے کو) الٹا کھینچ کر ڈھیلا کرنا : اس طریقے سے جر ثقیل کی چرخیوں کو کھولنا یا الگ کرنا ۔ (۲) (مرمت کی غرض سے) تفصیلی جائزہ لینا یا معائنہ کرنا : معائنے کے لئے اجزا علاحدہ کرنا : ایک ایک جز کو علاحدہ کر کے معائنہ کرنا : معائنہ کرنا : جانچ پڑتال کرنا ۔ (۳) (جہاز رانی) جا لینا : جا پکڑنا : برابر پہنچ جانا ۔

**Overhaul : (n)** تفصیلی جانچ پڑتال : تفصیلی جائزہ یا معائنہ (خصوصاً مرمت کے خیال سے) ۔

**Overhauling : (n)** دیکھو Overhaul

**Overhead : (adv.)** (۱) سر کے اوپر : بالائی سر : سر پر : آسمان پر یا ہوا میں (خصوصاً سمت الراس میں یا اس کے قریب) : اوپری منزل پر : اوپر کی منزل میں : بالائی فرش پر : بالائی منزل پر ۔ (۲) اس طرح کہ بالکل ڈوبا ہوا ہو : (مجازاً) غرق بلا : غرق مصائب : سر سے اونچا ۔

**Overhead : (a)** (۱) اوپری : بالائی : اوپر کا : سر سے اوپر یا زمین سے کچھ فاصلے پر واقع یا رکھا ہوا : (گاڑی کے اس انجن پر بھی اطلاق ہوتا ہے جو گاڑی کے اوپر ہوتا ہے) ۔ (۲) ایک دوسرے پر قابل اطلاق : عام : اوسط ۔

**Overhead charges/ -costs : (n)** عام اخراجات : بالا اخراجات : بالائی لاگت : اوپری لاگت : عام لاگت : (مثلاً کرایہ ، روشنی ، گرمی یا دفتر کے عام اخراجات جنہیں کسی مخصوص کام یا کسی مخصوص شے پر نہیں لادا جا سکتا) ۔

**Overhead gear : (n)** اوپری گیئر : گاڑی کا گیئر جو اوپر ہوتا ہے ۔

**Overhead steam-engine :** وہ بھاپ انجن جس کا استوانہ چکر کھنی (دھرے کا وہ حصہٴ پرزہ جو اسے عمودی اور دوری دونوں قسم کی حرکتیں دے سکتا ہے) کے اوپر ہوتا ہے اور چلانے والی حرکت نیچے کی طرف ہوتی ہے ۔

**Overhear : (v)** [OE. 'Oferhieran. '] (۱) سن پانا : اتفاقیہ طور پر سن لینا ۔ (۲) چھپ کر سن لینا ۔

**Overheat : (v)** حد سے زیادہ گرم کرنا : بے حد گرم کر دینا ۔

**Overheated : (a)** (فلزیات) پر تپیدہ : حد سے زیادہ گرم ۔

**Overhouse : (a)** (ٹیلی گراف یا ٹیلی فون کے تار) جو مکانوں کے اوپر سے اور ان کی چھتوں کے سہارے گذرتے ہوں ، جو بجائے کھمبوں کے مکان پر لگے ہوئے ہوں ۔

**Overhoused : (a)** اپنی ضرورت سے بڑے مکان میں رہنے والا ۔

**Overhung : (a)** (۱) اوپر سے آگے کو نکلا ہوا ۔ (۲) جس کے اوپر کوئی چیز لٹکی یا ٹنگی ہو ۔ (۳) لٹکا ہوا : معلق : اوپر سے سہارا لئے ہوئے ۔ (۴) (گوشت وغیرہ) جو بہت دنوں تک لٹکا کر رکھا گیا ہو : جو زیادہ عرصہ تک لٹکا رہا ہو ۔

**Overjoy : (v)** (۱) (خوشی سے) بے خود کر دینا : حد سے زیادہ خوش کرنا ۔ (۲) بے انتہا خوش ہونا : باغ باغ ہونا : پھولے نہ سمانا : بے حد مسرور ہونا : جامے میں نہ سمانا ۔

**Overjoyed : (a)** بے حد مسرور : بے انتہا خوش : انتہائی باغ باغ ۔

**Overjump : (v)** (۱) کودنا : چھلانگ لگانا : جست لگانا : اچھلنا : (مجازاً) حد سے گذر جانا : (انسانی عقل ، تجربے ، بیان ، قیاس وغیرہ سے) ماورا ہونا : مافوق ہونا : پرے ہونا ۔ (۲) بہت لمبی جست لگانا : دور دور تک پھاند جانا ۔ (۳) اپنی قوت سے زیادہ لمبی جست لگانا : طاقت سے زیادہ (دور تک) پھاند جانا : کودنے میں رگ

پٹھا چڑھالینا۔

Overkill : (n) دشمن کو پوری طرح تباہ کرنے کی طاقت سے زائد اندازہ : ضرورت سے زیادہ تباہی وغارتگری(کی صلاحیت) نیز توصیفاً۔

Overknee : (a) گھٹنے سے اوپر تک کا۔

Overlade : (v) حد سے زیادہ بوجھ لادنا۔

Overladen : (a) حد سے زیادہ لدا ہوا۔

Overland : (n) (مقامی) انگلستان کے مغرب میں کسی مخصوص حق ملکیت کے ذریعہ حاصل شدہ زمین۔

Overland / Over land : (adv.) خشکی کے راستے سے:برّی راستے سے۔

Overland : (a) خشکی کا یا کچھ سمندر اور کچھ خشکی کا (رستہ) (خصوصاً یورپ سے ہندوستان کا بحیرۂ روم سے ہو کر بحرالکاہل سے بحر اوقیانوس تک بر اعظم یورپ سے ہو کر)۔

Overland : (v) (آسٹریلیا) ایک آسٹریلیائی نو آبادی یا دارالحکومت سے دوسری نو آبادی یا دارالحکومت تک خشکی کی راہ سے سفر کرنا (خصوصاً مویشیوں کو ہنکاتے ہوئے)۔

Overland route : (n) (۱) برّی راستہ : خشکی راستہ : راستہ جو کلیتاً برّی ہو یا کچھ برّی ہو (خصوصاً) بحیرۂ روم سے ہو کر (یورپ سے) ہندوستان کا راستہ۔ (۲) امریکا میں بحر اوقیانوس سے مغرب کو بحرالکاہل تک براعظم سے ہو کر گذرنے والا کوئی بھی راستہ۔

Overland traffic : (n) برّی حمل و نقل۔

Overlander : (n) (آسٹریلیا) ایک آسٹریلوی نو آبادی یا دارالحکومت سے دوسری نو آبادی یا دارالحکومت تک خشکی کی راہ سے سفر کرنے والا (خصوصاً مویشیوں کو ایک نو آبادی سے دوسری نو آبادی تک یا کہیں دور دراز مقام کو لے جانے والا۔

Overlap : (n) تراکب : بر پوشی : وہ حصہ یا جگہ جہاں ایک کنارے (یا چیز) دوسرے کنارے (یا چیز) پر رکھا ہوتا ہے (خصوصاً ارضیات میں) نیز توصیفاً۔

Overlap : (v) (۱) ایک چیز کا (دوسری چیز کے) ایک حصے کو ڈھکنا : اوپر ہونا : جزوی طور پر ڈھکنا۔ (۲) پورا ڈھک کے باہر نکلا رہنا۔ (۳) (دو یا زیادہ چیزوں کا) ایک حد تک ایک دوسری کو ڈھکنا : ایک حد تک منطبق ہونا۔ (۴) (ارضیات) نئی پرت یا چٹان کا پھیل کر پرانی چٹان کو پوری طرح ڈھک لینا بلکہ اس کے کناروں سے آگے پھیل جانا۔ (۵) اوپر سے لپیٹ لینا یا گھیر لینا۔

Overlap joint : (n) جوڑ جہاں ایک کنارا دوسرے کنارے پر چڑھا ہوتا ہے : (ارضیات) متراکب طبقات۔

Overlapping : (n) (نفسیات، فلسفہ) بر پوشی : تراکب۔

Overlapping : (a) (۱) متراکب : بر پوش۔ (۲) ملوان۔

Overlapping shift : (n) ملوان نوبت۔

Overlay : (n) (۱) (اسکاتستان) گلو بند : نکٹائی۔ (۲) (طباعت) مطلوبہ شکل اور سائز میں تراشا ہوا کاغذ کا ٹکڑا جسے بعض جگہوں پر چھپائی کو زیادہ شوخ بنانے کے لئے چھاپنے والی تختی پر چپکا دیا جاتا ہے۔ (۳) پوشش : کوئی چیز جو کسی چیز پر بطور غلاف ڈالی ہوئی ہو : (خصوصاً) چھوٹا میز پوش :پوش تہ۔

Overlay : (v) (۱) کسی چیز پر کسی چیز کو پھیلا کر (اس کی) سطح کو ڈھک دینا : اوپر سے ڈھک دینا : سطح کو ڈھک دینا : سطح پر پھیلا نا : بچھانا۔ (۲) (طباعت) چھپائی تختی پر مطلوبہ شکل اور سائز کا کاغذ چپکا نا (تاکہ بعض جگہوں پر طباعت زیادہ شوخ ہو) : تہ جمانا۔ (۳) کسی چیز کے اوپر پڑا ہونا یا رکھا ہونا (اس کے لئے صحیح طور پر Overlie مستعمل ہے)۔ (۴) اوپر پڑ کر یا چھا کر دبا دینا : چھپا دینا : (آگ) بجھا دینا : دم گھونٹ کر مار ڈالنا۔ (۵) اوپر رکھے ہوئے وزن جیسا اثر ڈالنا : دبانا۔ (۶) کسی حرکت یا عمل کو روکنے کے لئے اسے اوپر سے دبانا : اوپر سے دبا کر روک دینا : گلا گھونٹنا : دم گھونٹ کر مار ڈالنا : آگ پر راکھ ڈال کر بجھانا یا دبانا۔ (۷) (جہاز رانی) (کسی جہاز سے ہو کر) دوسرے جہاز کا رسہ یا لنگر گذارنا : روکنے، رگڑ پیدا کرنے یا غصہ دلانے کے لئے۔

Overlayer : (n) کسی چیز کے اوپر پڑی ہوئی چیز : غلاف :اوپر سے دبانے والا یا دبا کر روکنے والا : سطح پر پھیلی ہوئی یا بچھی ہوئی چیز۔

Overlaying : (n) اوپر سے ڈھک لینے، چھا جانے یا دبا دینے کا عمل : سطح پر پھیلی ہوئی چیز : غلاف : پوشش۔

Overleaf : (adv.) دوسرے صفحہ پر : (کاغذ کے) ورق کی دوسری جانب یا پشت پر : پس ورق :پشت پر : پشت کے صفحے پر۔

Overleap : (v) [OE. 'Oferhleapan.'] : (۱) (کسی چیز کے) اوپر سے

اُس پار یا دوسری جانب پھلانگ جانا : کود جانا : پھاندجانا ۔ (۲) نظر انداز کرنا : چھوڑ دینا : چھوڑ کرگذر جانا : قلم انداز کرنا : چھوڑ جانا (شعوری طور پر) ۔ (۳) غالب آنا۔

Overlearning : (n) (نفسیات) بیش تعلّم ۔

Overleather : (n) جوتے کا اوپری چمڑا : کھنڈا۔

Overlie : (v) (۱) اوپر پڑا رہنا : چھایا رہنا : ڈھکے ہوئے رہنا (پورے کو یا کسی حصے کو) : (ارضیات) ایک پرت کا دوسری پرت پر چڑھا ہوا ہونا : متراکب ہونا۔ (۲) اوپر چڑھ کر دبانا : اوپر پڑکر یا چھا کر دبا دینا یا چھپا دینا : آگ پر راکھ ڈال کر دبانا یا بجھانا : دم گھونٹ کر مار ڈالنا : اوپر لیٹ جانا : بچے کے اوپر اس طرح لیٹنا کہ دم گھٹ کر مر [illegible] ئے ۔

Overlive : (v) (شاذ) (کسی شخص کے یا معینہ مدت کے بعد) زندہ رہنا : باقی رہنا ۔

Overload : (n) (۱) حد سے زیادہ بوجھ : زائد بوجھ۔ (۲) (برقیات) اوور لوڈ : زائد لوڈ ۔

Overload : (v) حد سے زیادہ بوجھ لادنا : زائد بوجھ لادنا : حد سے زیادہ بار کرنا : (بندوق میں) حد سے زیادہ یا ضرورت سے زیادہ بارود وغیرہ بھر دینا۔

Overload capacity : (n) (برقیات ، انجینئرنگ) زائد لوڈسہار قوت۔

Overload relay : (n) (برقیات ، انجینئرنگ) زائد لوڈ ریلے ۔

Overlook : (n) (۱) ایک طائرانہ نگاہ : جائزہ : معائنہ : ملاحظہ : نگرانی : انتظام۔ (۲) بلندی سے نشیب کا منظر یا نظارہ : وہ جگہ جہاں ایسا منظر ہو ۔(۳) گرم خطوں کا پھلی دار اور بل دار پودا۔ (۴) سہو : فرو گذاشت : بھول چوک ۔

Overlook : (v) (۱) (کسی چیز کی) اوپر سے دیکھنا (تاکہ آگے کی چیز نظر آئے) ۔ (۲) (کسی چیز سے) آگے دیکھنا : پرے دیکھنا : (اس طرح) اسے نہ دیکھ سکنا : چشم پوشی کرنا : نظر انداز کرنا : اغماض کرنا : نگاہ نچانا ۔ (۳) چھوڑ جانا : نظرانداز کرنا : نظر نہ پڑنا۔ (۴) بلندی سے نشیب کو دیکھنا : (کسی جگہ پر) ایسا منظر ہونا (جس کا نظارہ بلندی سے کیا جا سکے) : (کسی جگہ کا) منظر سامنے ہونا : ایسا جائے وقوع جس سے نظارہ کیا جا سکے۔ (۵) (کسی مقام سے) زیادہ اونچا ہونا : بلندی پر واقع ہونا ۔ (۶) نگرانی کرنا : دیکھ بھال کرنا : نگہداشت کرنا : نگاہ رکھنا ۔ (۷) بری نظر سے دیکھنا : نظر لگانا : جادو کرنا : مسحور کرنا۔

Overlooker : (n) نگاہ رکھنے والا : نگہبان : نگراں : دیکھ بھال کرنے والا : جاسوس : مخبر : خفیہ نویس ۔

Overlord : (n) سردار : فرماں روا : حاکموں کا حاکم : امیر الامراء ۔

Overlordship : (n) سرداری : فرماں روائی : اقتدار اعلیٰ۔

Overly : (a) (بول چال) مغرور : متکبر : خود پسند : دوسروں کو حقیر سمجھنے والا ۔

Overlying : (n) بر افتادگی : اوپر پڑا ہونا یا چڑھا ہونا ۔

Overman : (n) (۱) منصف ،حکم : ثالث : پنچ : بچولیا : فیصلہ کرنے والا۔ (۲) فورمین : مزدورں کا پیش دست یا داروغہ جو دوسرے مزدوروں کے کام کی نگرانی کرتا ہے : مزدوروں کا نگراں (خصوصاً کولیری میں) ۔ (۳) (فلسفہ) مافوق الانسان (جو اخلاق معیار سے بالا تر ہو) ۔

Overman : (v) ضرورت سے زیادہ آدمیوں کو بلا لینا یا اکٹھا کر لینا : (کسی کام پر) ضرورت سے زیادہ آدمیوں کو لگا دینا ۔

Overmantle : (n) منقش الماری جو آتش دان کے اوپر بنی ہو۔

Overmantle : (v) لبادے یا چوغے کی طرح اوپر سے اوڑھا دینا یا ڈھانپ دینا ۔

Overmany : (a) تعداد میں بہت ہی زیادہ۔

Overmasted : (a) زیادہ مستولوں والا : بھاری مستولوں والا۔

Overmaster : (v) (۱) پوری طرح غالب آنا : قابو پانا : حاوی ہونا : فائق ہونا ۔ (۲) فتح کرنا : قدرت حاصل کرنا : عبور حاصل کرنا : کامل دسترس یا دستگاہ پیدا کرنا (خاص کر مجازی معنوں میں) ۔

Overmasteringly : (adv.) پوری طرح حاوی ہو کر : کامل دسترس پیدا کر کے : کامل دستگاہ کے ساتھ ۔

Overmatch : (n) (۱) (شخص یا چیز) جو اپنے مقابل سے بڑھ کر ہو : (کسی کے مقابلے میں) زیادہ قوی ، چالاک وغیرہ۔ (۲) طاقتور (اب شاذ مستعمل ہے) ۔ (۳) زہر۔

Overmatch : (v) (۱) (کسی کے مقابلے میں) زیادہ قوی، چالاک وغیرہ ہونا : فائق ہونا : زیادہ بڑھا ہوا ہونا : طاقتور ہونا ۔ (۲) غالب آنا : شکست دینا : مات کرنا (زیادہ قوت یا بہتر مہارت کی بنا پر) : سبقت لے جانا : بازی مارنا۔

Overmature : (a) بیش پخت ؛ زیادہ پختہ کار ۔

Overmodulation : (n) (ریڈیو) زائد زیر وبم ۔

Overmuch : (a) بہت زیادہ ؛ حد سے زیادہ ۔

Overmuch : (adv.) حد سے زیادہ ؛ انتہا سے بڑھ کر ؛ بہت زیادہ ۔

Overmuchness : (n) زیادتی ؛ کثرت ؛ بہتات ؛ افراط ؛ فراوانی ؛ حد سے زیادہ ہونا ۔

Overnight/Over night : (adv. phr.) (۱) رات سے پہلے؛ گذشتہ شام کو؛کسی خاص دن سے پہلے کی شب کو؛اگلی شب کو۔ (۲) رات کا ؛شبانہ ؛راتوں رات (کا)؛ رات کی رات ۔

Overnight/Over night : (n) شب گذشتہ ؛ گذشتہ رات۔

Overnight : (n) شب گذشتہ کا ؛ اگلی رات یا راتوں رات کیا ہوا؛راتوں رات واقع ہونے والا۔

Overpaint : (v) بہت زیادہ رنگ چڑھا دینا؛ حد سے زیادہ رنگ چڑھانا؛ (مجازاً) مبالغہ آرائی کرنا؛ نمک مرچ لگا کر بیان کرنا ؛ حد سے زیادہ زور دے کر کہنا ۔

Overparted : (a) جسے بے حد مشکل پارٹ ادا کرنا ہو ؛ جسے بہت سارے پارٹ ادا کرنے ہوں۔

Overpass : (v) (۱)گزار دینا؛ بسر کر دینا؛ انجام کو پہنچنا۔ (۲) پار نکل جانا ؛ پرے نکل جانا؛عبور کرنا؛آگے بڑھ جانا؛ گزر جانا۔ (۳)سبقت لے جانا؛ بازی لے جانا؛آگے بڑھ جانا۔ (۴) غالب آنا۔ (۵)مقدار ،نرخ،قیمت ، خوبی وغیرہ میں بڑھ جانا؛ آگے نکل جانا؛تجاوز کر جانا۔

Overpass : (n) سڑک یا شاہراہ جو کسی دوسری شاہراہ کو پل کے ذریعہ پار کرتی ھے؛ اوور پاس روڈ۔

Overpassed/Overpast : (a) گزشتہ؛گزرا ہوا؛رفتہ ۔

Overpay : (v) (کسی شخص کو) واجبی معاوضے یا تنخواہ سے زیادہ دینا؛ واجب سے زیادہ ادا کرنا؛ استحقاق سے زیادہ ادا کرنا۔

Overpay/Overpayment : (n) (واجبی سے) زیادہ معاوضہ یا تنخواہ؛ زائد تنخواہ ؛ زائد ادائی؛ (معاشیات) بیش ادائی۔

Overpeer : (v) (۱)جھانکنا؛غور سے دیکھنا؛اوپر سے دیکھنا؛ اوپر سے آرپار یا اس پار دیکھنا۔ (۲)اوپر اٹھانا ؛نمودار ہونا؛ نکلنا؛نظر آنا؛ دکھائی دینا؛(گرد و پیش سے) بہت بلند ہونا؛ بڑھ جانا؛ممتاز و برتر ہونا؛(عقاب وغیرہ کا) فضا میں اونچا ہونا؛ ہوا میں کھڑا ہوا ہونا۔

Overpitch : (v) (۱) (کرکٹ) بالر کی گیند کو اس طرح پھینکنا کہ وکٹ کے بالکل قریب گرے۔ (۲) (مجازاً) مبالغہ کرنا؛ بڑھا چڑھا کر بیان کرنا؛ نمک مرچ لگا کر بیان کرنا۔

Overplus : (n) زائد مقدار؛بچی ہوئی مقدار؛زیادتی؛ افزونی؛افراط۔

Overplus : (a) زائد؛بچا ہوا؛فاضل؛زیادہ۔

Overpoise : (v) بھاری پڑنا؛وزن میں زیادہ ہونا؛ (دوسری چیز سے) وزن میں بڑھ جانا؛ پلّہ سبک کر دینا۔

Overpoise : (n) وہ چیز جو وزن میں (دوسری چیز سے) زیادہ ہو؛ نسبتاً زیادہ وزن ہونا۔

Overpot : (v) (پودے کو) ضرورت سے زیادہ بڑے گملے میں لگانا۔

Overpower : (v) (۱) قابو میں لانا؛ دبا لینا؛مغلوب کرنا؛ بے بس کرنا ۔ (۲) غالب آجانا؛ چھا جانا۔ (۳) (گرمی وغیرہ یا جذبات کا) بہت سخت یا شدید ہونا۔

Overpowering : (a) شدید ؛بے پناہ؛ناقابل مزاحمت۔

Overpoweringly : (adv.) شدت سے؛ بے پناہ طور پر۔

Overpraise : (v) حد سے زیادہ تعریف کرنا؛ تعریف میں غلو کرنا؛ استحقاق سے زیادہ تعریف کر دینا۔

Overpress : (v) (۱) جبر کرنا؛ ظلم کرنا؛ زیر کرنا؛ دبانا؛ (کسی پر) حد سے زیادہ دباؤ ڈالنا۔ (۲) (کسی بات پر) بے جا زور دینا یا اڑے رہنا۔

Overprize : (v) بے حد بیش قیمت سمجھنا؛ اصلیت سے زیادہ تخمینہ لگانا؛(چیز کی مالیت کا) حد سے زیادہ انداز کرنا؛ اصلیت سے بڑھ کر سمجھنا؛ حد سے زیادہ گراں بہا سمجھنا۔

Overrate : (v) اصلیت سے بڑھ کر سمجھنا؛ استحقاق سے زیادہ قدر کرنا؛ (شرح مقرر کرنے کے لئے) چیز کی مالیت کا حد سے زیادہ اندازہ کرنا۔

Overreach : (n) (۱) کسی چیز یا شخص کے پاس پہنچ ، رسائی ، دسترس۔ (۲) بے حد لمبی دسترس یا رسائی۔ (۳) (گھوڑے کا ) چلنے میں پچھلے پاؤں سے اگلے پاؤں میں ٹھوکر لگنا ؛ اس طرح لگی ہوئی ٹھوکر یا اس سے پیدا شدہ زخم۔ (۴)چرکا ؛ دھوکا؛ فریب؛ جل ۔

Overreach : (v) (۱) غالب آنا ؛چھا جانا؛ آگے بڑھ جانا؛ بلند ہو نا؛ اوپر اٹھنا؛ وقت یا مقام میں بڑھ جانا؛ آگے نکل جانا۔ (۲) جا لینا؛ جا پہنچنا ؛ آ لگنا؛ برابر آ جانا؛ حاصل کرنا؛ عمر کو پہنچنا۔ (۳)(کسی چیز کے) اوپر پھیل جانا؛ چھا جانا؛ ڈھانك لینا؛نیز ڈھك جانا ۔ (۴) (گھوڑے وغیرہ کا) (چلنے یا دوڑنے میں) پچھلے پاؤں سے (سامنے والے) اگلے پاؤں (کی ایڑی) میں ٹھوکر مارنا اور اسے مجروح کر دینا؛(نیز عموماً) پچھلے پاؤں کو اگلے پاؤں کے سامنے یا برابر میں لانا۔ (۵) ور ہونا؛ غالب آنا؛ سبقت رکھنا ؛ بازی لے جانا ؛ مات دے دینا؛ چرکا دینا؛ بے و قوف بنانا؛ جل دینا؛ فریب دینا ۔ (٦) (چالاکی میں) کان کاٹنا؛ مات کرنا۔ (۷) دور تك پہنچنا؛ لمبی رسائی ہونا؛حد سے آگے بڑھنا (ادبی و مجازی معنوں میں)۔

Overreacher : (n) چلتا پرزہ ؛چرکا دینے والا ؛بہت چالاك؛جل دینے والا ؛ فریب کار۔

Overrecovery : (n) (معاشیات) زائد وصولی۔

Override : (v) (۱) گھوڑے پر سوار ہو کر گزرنا؛ سوار ہو کر عبور کرنا (ادبی و مجازی)۔ (۲) (ملك کو) تاخت و تاراج کرنا؛ فوج لے کر گزرنا۔ (۲) گھوڑے کی ٹاپوں تلے کچلنا؛ پامال کرنا۔ (۳) (فرمان ، حق وغیرہ کو) پیروں تلے کچلنا؛ پامال کرنا ؛ ٹھکرا دینا؛رد کرنا؛ خاطر میں نہ لانا ؛ پر وا نہ کرنا؛ خود کو (اس سے ) برتر سمجھنا۔ (۵) گھوڑے کو دوڑا کر تھکامارنا۔(٦) افسر ہونا؛ افسری کا دعویٰ کرنا۔ (۷)(کسی چیز پر )پھیل جانا یا چڑھ جانا؛ (کسی چیز کے) اوپر سے گذرنا؛ پھسل کر اوپر چڑھ جانا؛(جرّاحی) ٹوٹی ہڈی کا دوسری ہڈی پر چڑھ جانا۔

To override ones commission : حدود اختیار سے باہر قدم نکالنا؛منصبی فرائض کی تعمیل میں من مانی کرنا؛ بالا دستی سے کام لینا ۔

Overruler : (n) مسترد یا نا منظور کرنے والا؛نظم و ضبط یا گرفت رکھنے والا ؛ احکام یا ہدایت جاری کرنے والا۔

Overruling : (n) (قانون) ردّ فیصلہ۔

Overrun : (v) (۱) (ملك کو ) تاخت و تاراج کرنا؛ لوٹنا اور برباد کرنا؛ پامال کرنا۔ (۲) (موذی جانور ، ضررساں کیڑے یا گھاس پات کا) ضرر رساں طور پر پھیل جانا ؛ (نیز عشق پیچاں وغیرہ کا) تیزی سے بڑھ کرچھا جانا یا ڈھك لینا؛(خاص کر Pa.ppleمیں withکے ساتھ) (نیز مجازاً مختلف معنوں میں)۔ (۳)(سیال یا اس کے ظرف کا) چھلك پڑنا ؛بھر کر بہہ نکلنا؛کثیرالمقدار ہونا؛ وافر ہونا۔ (۴)دوڑ کر یا دوڑ میں آگے نکل جانا؛(دوسرے کو) پیچھے چھوڑ دینا یا جا لینا؛ بازی لے جانا۔ (۵)(بول چال ) بہت تیز دوڑ کر بچ نکلنا؛ ہاتھ نہ آنا؛ (مجازاً) (فرض وغیرہ سے ) بچ نکلنا؛ کترانا؛ دامن بچانا؛ بغیر کئے چھوڑ دینا(کسی کام کو)۔ (٦)(کسی معینہ حد ) سے آگے نکل جانا؛آگے بڑھ جانا؛تجاوز کرنا؛ تیز تر دوڑنا۔(۷) پھیلنا یا آگے کو نکلا ہوا (اس طرح کہ دوسرے پر پڑا ہوا یا چڑھا ہوا ہو)۔ (۸)(معمولی لمبائی یا معینہ و مطلوبہ حد سے) آگے تك پھیلنا۔ (۹)(طباعت)ٹائپ کے الفاظ یا سطور کو دوسری سطر یا صفحے پر لانا (تاکہ وہاں دوسرے الفاظ یا سطروں کا اضافہ کیا جا سکے یا ان الفاظ یا سطور کو جو کمپوز ہو چکے ہیں خارج کیا جا سکے)؛ باز بندی کرنا۔

To overrun oneself : بہت دور تك دوڑنا؛دوڑتے دوڑتے خود کو بے دم کر لینا؛ بے حد تھك جانا یا مجروح ہو جانا (نیز مجازاً) خود کو تھکا مارنا۔

To overrun the scent : (شکاری کتوں کا) اس مقام سے آگے تك دوڑتے چلے جانا جہاں سے لومڑی یاخرگوش کسی دوسری جانب مڑ گیا ہے ، اور اس طرح ان کی بو نہ پانا۔

Overrunner : (n) تاخت و تاراج کرنے والا؛ پائمال کرنے والا؛ حد سے تجاوز کرنے والا؛ بچ نکلنے یا دامن بچانے والا؛ چھا جانے یا پھیل جانے والا۔

Overrunning : (n) (۱)تاخت وتاراج؛ پائمالی؛ بربادی؛ لوٹ؛ غارتگری۔ (۲) پھیلاؤ۔ (۳) چھلکاؤ؛ کثرت ؛ افراط۔ (۴)سبقت؛ تجاوز۔ (۵) بچاؤ؛ دامن کشی۔(٦) (طباعت) باز بندی۔

Oversail : (v) (اینٹ یا پتھر کو) اس طرح چننا کہ ہر اینٹ اپنے نیچے کی اینٹ سے نکلتی ہوئی ہو؛ نیز اس وضع کی چھت یا محراب سے ڈھکنا؛بنیاد سے آگے نکلا ہونا۔

Oversailing : (a) (اینٹ یا پتھر) ایك دوسرے سے آگے نکلا ہوا؛ باہر نکلا ہوا۔

Oversale : (n) آئندہ کی متوقع فروخت جو سپلائی کی جا سکنے والی مقدار سے بہت زیادہ ہو ؛ (جمع) موجود سپلائی سے زائد فروخت۔

Overscore : (v) (۱)نشان لگانا؛ خط کھینچنا (کاٹنے کی غرض سے)۔ بے حد کاٹ چھانٹ کرنا (عبارت میں) کاٹ چھانٹ سے بھر دینا؛ بہت کانٹ چھانٹ کرنا۔ (۲) کھرچ کر مٹا ڈالنا؛ اس طرح کاٹ چھانٹ کرنا کہ بالکل محو ہو جائے۔

Oversea : (adv.) سمندر پار ؛ ماوراء البحر؛ ماورائے بحر؛سمندر کے اس پار؛ باہر ؛پردیس میں۔

Oversea : (a) (۱) سمندر پار کا؛ ورائے بحری؛سمندر پار جانے والا

(شخص) یا بھیجا جانے والا (سامان)۔ (۲) باہری؛ بیرونی؛ غیر ملکی؛ غیر ملک کا۔

Overseas : (adv.) (۱) سمندر پار؛ ماورائے بحر؛ باہر؛ پردیش میں۔ (۲) (نیم اسمی معنوں میں) (.Prepکے ساتھ) غیر ممالک۔

Oversee : (v) (۱) اوپر سے دیکھنا؛ جائزہ لینا؛نگرانی کرنا؛ نگہبانی کرنا۔ (۲) دیکھ بھال کرنا؛ معائنہ کرنا؛ جانچنا؛تفصیل سے ایک ایک چیز دیکھنا؛ غور سے پڑھنا یا مطالعہ کرنا (خصوصاً طباعت کے لئے ازراہِ نظرثانی)(متروک)۔ (۳) نگاہ رکھنا؛نگہداشت کرنا؛ نگہداری کرنا؛ دیکھنا بھالنا؛ نگرانی کرنا۔ (۴) نگراں کی حیثیت سے کام کرنا؛ نگراں یا نگہبان ہونا۔ (۵)اس طرح دیکھنا کہ اسے علم نہ ہو؛ چھپ کر دیکھنا۔ (۶)(بول چال) ناشائستہ حرکت کرنا؛غلطی کرنا؛بے احتیاطی یا نا عاقبت اندیشی سے کام کرنا؛ نازیبا طرز عمل اختیار کرنا۔

Overseen : (a) (بول چال)فریب نفس میں مبتلا؛ ناشائستہ حرکتیں کرنے والا؛ نازیبا حرکتیں کرنے والا؛نا عاقبت اندیش۔

Overseen with drink/-in- : (a) (بول چال) نشے میں چور؛ بد مست۔

Overseer : (n) اوورسیئر؛ ناظر؛ نگراں؛ داروغہ۔

Overseer of the poor : (n) ناظر خیرات؛ فلسفوں کی بہبود سے متعلق مختلف انتظامی فرائض کی انجام دہی کے لئے(سالانہ مقرر کیا جانے والا) افسر یا عہدہ دار۔

Overseerism : (v) اوور سیئری؛نظارت؛نگراں یا ناظر کا؛ عہدہ یا رتبہ۔

Overset :(v) (۱) الٹ پلٹ ہونا؛ ہاضمہ خراب ہونا؛ بے ترتیب ہونا؛ درہم برہم ہونا۔ (۲) ضرورت سے زیادہ (ٹائپ کے حروف) جمانا یا لگانا۔

Overset : (n) (۱) بے ترتیبی؛ الٹ پلٹ؛ بر ہمی؛ خرابی (ہاضمے کی)۔ (۲) ضرورت سے زیادہ جمائے ہوئے (ٹائپ کے) حروف یا الفاظ۔

Oversew : (v) دونوں سرے ملا کر اس طرح سینا کہ ٹانکوں کے بیچ کا تاگا کناروں کے اوپر ہو؛ تُرپنا۔

Overshade : (v) (۱) سائے کی طرح کسی کے اوپر پھیل جانا؛ اسے ڈھک لینا؛ اپنی سائے میں لے لینا؛ چھتر چھایا بننا؛ پناہ دینا؛ بچانا؛ حفاظت کرنا؛ اپنی امان میں لینا؛ امان دینا؛ سایہ فگن ہونا۔ (۲) سایہ ڈالنا؛ سایہ فگن ہونا؛ دھندلا یا تاریک کرنا۔

Overshadow : (v) (۱) سایہ ڈالنا؛ دھوپ سے بچانا؛ سایہ فگن ہونا؛ سایہ کرنا؛ تاریکی میں ڈھک لینا یا چھپا دینا؛دھندلا کر دینا؛ ماند کر دینا؛ بادلوں سے ڈھانک دینا۔ (۲)اپنے سائے میں لینا؛ چھتر چھایا بننا؛ پناہ دینا؛ بچانا؛ حفاظت کرنا؛ سائے کی طرح کسی کے اوپر پھیل جانا؛ اسے ڈھک لینا؛سایہ فگن ہونا؛ امان دینا؛ اپنی امان میں لینا؛ حملے سے محفوظ رکھنا۔ (۳)سایہ فگن ہونے کے لئے بلند ہونا یا اوپر اٹھنا؛ اوپر آنا؛ سایہ ڈالنا؛ آب و تاب میں بڑھ جانا؛ ماند کر دینا۔

Overshadower : (n) سایہ فگن ہونے والا؛محافظ؛ نگہبان؛ امان دینے والا۔

Overshadowing : (n) دیکھو Overshadower

Overshadowing : (a) سایہ فگن؛ سایہ ڈالنے والا؛ امان دینے والا؛ حفاظت کرنے والا۔

Overshine : (v) [OE. 'Oferscinan.'] (۱) اوپر چمکنا؛ اوپر سے روشنی ڈالنا؛ روشن کرنا؛ چمکانا؛ فروغ بخشنا۔ (۲) آب و تاب میں بڑھ جانا؛ زیادہ روشنی یا شاندار ہونا؛ زیادہ ممتاز ہونا۔

Overshoe : (n) ٹھنڈک، دھول یا پانی سے بچاؤ کے لئے ربر؛ نمدے وغیرہ کا جوتا جسے معمولی جوتے کے اوپر سے پہن لیتے ہیں؛ اوپری جوتا؛ بالائی جوتا۔

Overshoot : (v) نشانے سے آگے پھینکنا(تیر وغیرہ)؛ نشانے سے آگے پڑنا(گولی)؛ نشانے کے اوپر سے گذر جانا؛ نشانہ خطا کرنا۔ (۲) (کسی نقطے یا حد سے) آگے پھینکنا، دوڑانا یا گذر جانا۔ (۳) (مقررہ حد سے) آگے دھکیل دینا؛ آگے ہانک دینا۔ (۴) (گولی، تیر یا نیزہ) اوپر مارنا یا پھینکنا۔ (۵)(کسی بنجر اور جھاڑی دار خطے میں) اتنی گولیاں چلانا کہ وہ شکاری جانوروں سے خالی ہو جائے۔

To overshoot the oneself : حد سے تجاوز کرنا؛ حد سے آگے نکل جانا؛ (کسی کام میں) حد سے بڑھ جانا؛ زیادتی کرنا؛ مبالغہ کرنا؛ غلطی کرنا؛چونکنا؛خطا کرنا۔

To overshoot the mark : بہت آگے نکل جانا؛ بہت دور چلے جانا؛ جہاں تک جانا ہو اس سے آگے نکل جانا۔

Overshot : (a) اوپر سے پانی گرنے سے چلنے والا (پہیّا)۔

Overshot : (n) پانی کی دھار جس کے گرنے سے پہیّا گھومتا ھے۔

Overshot : (a) (۱) خطا کیا ہوا (تیر، گولی وغیرہ) جو نشانے سے باہر یا آگے چلا گیاہو؛(کسی نقطے یا حد سے)

مخصوص وقت کے) بعد تک سوتے رہنا۔

**Oversleeve : (v)** آستین پوش: کپڑا جو آستین پر چڑھا لیتے ہیں۔

**Overslide : (v)** (کسی جگہ یا چیز پر) پھسلنا؛ سرکنا۔

**Overslip : (v)** چھکے سے گزر جانا؛ اس طرح گزرنا کہ خبر نہ ہو؛ چھوٹ جانا ؛ خطا کرنا ؛ چوک جانا ؛ سہو ہونا۔

**Oversoul : (n)** روح کل ؛ روح کائنات(خدائے تعالیٰ)۔

**Oversow : (v) [OE. 'Ofersawan. ']** (۱) پہلے سے بوئے ہوئے بیج یا لگی ہوئی فصل کے اوپر (بیج ) بونا۔ (۲)(زمین کو) دوبارہ بونا؛مزید بونا؛ بوئے ہوئے بیج کے علاوہ (دوسرا بیج)بونا۔ (۳) دانے چھینٹنا؛بیج بونا؛ بیج لگانا(نیز مجازاً)۔ (۴) ضرورت سے زیادہ بیج بونا؛ بہت گھنے بیج بونا۔

**Overspan : (v)** (کسی چیز پر) اِس کنارے تک پھیلا ہونا ؛پوری طرح چھایا ہونا ؛ پورا ڈھکے ہونا۔

**Overspeculation : (n)** (معاشیات) بیش سٹّابازی۔

**Overspend : (v)** (۱) یہاں تک خرچ کرنا کہ بالکل خالی ہو جائے؛ آخر دم تک استعمال کرنا؛ حد سے زیادہ استعمال کرنا؛ یہاں تک استعمال کرنا کہ بالکل بے کار ہو جائے؛ کثرت استعمال سے بالکل گھس ڈالنا (عموماً Pa.pple میں مستعمل ہے)۔ (۲)(کسی مخصوص رقم یا مقدار سے) زیادہ خرچ کرنا ؛ ضرورت سے زیادہ خرچ کرنا؛ اسراف بے جا کرنا۔ (۳) استطاعت سے زیادہ خرچ کرنا۔

**Overspent : (a)** تھکا ؛ ماندہ؛ زدہ؛ تھک کر چور چور۔

**Overspill : (n)** (۱) گرا ہوا ؛چھلکا ہوا پانی وغیرہ ؛ بچی ہوئی یا فاضل چیز۔ (۲) فاضل آبادی؛ شہر کی فاضل آبادی جس کے لئے شہر کے نئے علاقے میں مکانات بنانے کی ضرورت ہو۔

**Overspread : (v)** (کسی چیز کا) کسی چیز کے اوپر پھیل جانا؛ بچھ جانا؛ چھا جانا؛ سطح پر پھیل جانا؛ ڈھک لینا؛ پوری طرح ڈھانک لینا۔

**Overstate : (v)** بے حد زور دے کر بیان کرنا ؛ نمک مرچ لگا کر کہنا ؛ مبالغہ آرائی کرنا ؛بڑھا چڑھا کر بیان کرنا؛ رنگ آمیزی کرنا۔

**Overstatement : (n)** مبالغہ آمیز بیان۔

**Overstay : (v)** (مقررہ وقت سے ) زیادہ قیام کرنا ؛ (میزبان کی خوشی

آگے پھینکا ہوا؛ (جگہ جو شکاری جانوروں سے خالی ہو چکی ہو)؛ جہاں حد سے زیادہ شکار کیا گیا ہو۔ (۲) موج کھایا ہوا (ٹخنہ) جس میں اوپر کی ہڈی ، نچلی ہڈی کے اوپر آگئی ہو۔ (۳) جس کا اوپری جبڑا نچلے جبڑے سے نکلتا ہوا ہو۔

**Overshot mill : (n)** پن چکی کی طاقت سے چلنے والی مل ؛ پن چکی۔

**Overshot wheel : (n)** (میکانیات) چرخ آبگرد؛ آبشار پہیّا؛پن چکی؛ آب گرداں پہیّا جو اوپر سے پانی گرنے سے چلتا ہے۔

**Overside : (adv.)** جہاز سے پرے یا باہر؛ سمندر میں؛بار بردار کشتی میں ؛ باربردار کشتی کی طرف۔

**Overside : (a)** جہاز کے باہر کا؛ باربردار کشتیوں کی طرف کا؛ جہاز کے پہلو کی طرف سے اتارا جانے والا (مال)۔

**Oversight : (n)** (۱) نگرانی؛نگہبانی؛ نگہداشت؛ دیکھ بھال؛انتظام؛ پاسبانی؛ حفاظت ؛رکھوالی۔ (۲) غفلت؛چوک؛بے توجہی؛ سہو؛خطا؛ بھول؛ فروگذاشت؛ نظرانداز ہو جانا؛ نظر نہ پڑنا۔

**Oversize : (n)** مناسب یا معمولی سائز سے زائد سائز۔

**Oversize : (v)** بے حد بڑے سائز کا ہونا یا بنانا۔

**Oversized : (a)** معمولی سائز سے زائد یا بڑا؛غیر معمولی سائز کا ؛ غیر معمولی قامت کا۔

**Overskirt : (n)** (امریکا) باہری یا اوپری لہنگا؛اوپر سے پہنا ہوا لہنگا؛ کسی لباس کے دامن پر بنی ہوئی جھالر۔

**Overslaugh : (n) [ Du. f. 'Overslaan. ']** (۱) (فوج) ترک ادنیٰ ؛ معمولی یا کم اہم فریضے کو زیادہ اہم فریضے کی خاطر ترک کر دینا۔ (۲)(امریکا) ریت کے ٹیلے جو دریائی کشتی رانی میں مزاحم ہوتے ہیں؛ خصوصاً دریائے ہڈسن کا ریتا (ریت کی باڑ)۔

**Overslaugh : (v)** (۱) چھوڑ کر گزر جانا ؛ ایک کام چھوڑ کر دوسرے میں لگ جانا ؛ (فوج) زیادہ ضروری فرض کے مقابلے میں کم ضروری فرض کو چھوڑ دینا۔ (۲) (امریکا) دوسرے کے حق میں دست بردار ہو جانا(کسی عہدے کی نامزدگی میں)؛ (نیز عام معنوں میں) چھوڑ جانا؛ چھوڑ کر گزر جانا؛ نظر انداز کرنا؛ تغافل برتنا۔ (۳) روکنا؛ مزاحمت کرنا؛ مزاحم ہونا؛روڑا اٹکانا۔

**Oversleep : (v)** (۱) دیر تک سوتے رہنا؛ نا وقت تک سونا؛جس وقت بیدار ہونا چاہئیے اس کے بعد تک سوتے رہنا۔ (۲) (کسی

سے) زیادہ ٹھہرنا۔

**Oversteer : (n)** (موٹر گاڑی میں) موڑتے وقت زیادہ مڑ جانے کا میلان ؛ اسٹیئرنگ کی خرابی جس میں موڑتے وقت گاڑی ضرورت سے زیادہ مڑ جائے۔

**Oversteer : (v)** (موٹر گاڑی میں) موڑتے وقت زیادہ مڑ جانے کا میلان ہونا۔

**Overstep : (v)** (لغوی اور مجازی) حد کے باہر قدم رکھنا؛ تجاوز کرنا؛ آگے قدم بڑھانا یا نکالنا ؛ عدولی کرنا؛ انحراف کرنا؛ خلاف ورزی کرنا۔

**Overstock : (n)** ضرورت یا مانگ سے زائد ذخیرہ۔

**Overstock : (v)** حد سے زیادہ ذخیرہ کرنا؛ ضرورت سے زیادہ مہیا کرنا؛ بہت زیادہ جمع کر چھوڑنا؛زائد از طلب رسد پہنچانا۔

**Overstrain : (n)** حد سے زیادہ بوجھ یا (کام وغیرہ کا)؛ بے حد زور ؛ بے حد تناؤ۔

**Overstrain : (v)** (۱) حد سے زیادہ بار ڈالنا؛ حد سے زیادہ کام لینا۔ (۲) حد سے زیادہ زور دینا؛ بے حد اہمیت دینا۔

**Overstream : (v)** اوپر سے ہو کر بہنا؛ کناروں کے اوپر سے بہنا؛ دھارا کی صورت میں اوپر سے ہو کر بہنا۔

**Overstretch : (v)** (۱) حد سے زیادہ کھینچنا؛ تاننا یا پھیلانا؛ حد سے زیادہ بڑھانا؛ مبالغہ کرنا (ادبی و مجازی)۔ (۲) پورے میں پھیلنا یا پھیل جانا؛ اس پار سے اُس پار تک یا ادھر سے ادھر تک پھیل جانا ؛ پورے میں پھیلا دینا ؛ چھا جانا ؛ ڈھک لینا ؛ ڈھانک دینا۔

**Overstretch : (n)** حد سے زیادہ پھیلاؤ؛ پورے میں پھیلی ہوئی چیز۔

**Overstriew : (v)** (۱) (کوئی چیز ، پھول وغیرہ ) کسی چیز یا سطح پر ادھر سے ادھر تک بکھیر دینا؛ چھترا دینا؛پھیلا دینا۔ (۲) بہت زیادہ بکھیر دینا؛ ضرورت سے زیادہ چھڑک دینا یا چھترا دینا۔

**Overstride : (v)** (۱) اوپر سے پھلانگ جانا؛ ادھر سے ادھر پھلانگ جانا یا پھاند جانا؛ لانگنا ؛ لانگھ جانا ۔ (۲) آگے بڑھ جانا ؛ آگے نکل جانا؛ سبقت لے جانا؛ بڑھ جانا ؛ پیچھے چھوڑ دینا؛ فائق ہونا ۔ (۳) معمولی سے زیادہ لمبے ڈگ بھرنا؛ لمبے قدم رکھنا۔

**Overstring : (v)** (پیانو سازی ) ( پیانو کے) تاروں کو دو ( یا تین) سیٹوں میں ایک دوسرے کے اوپر سے ترچھا گذار کر ترتیب دینا۔

**Overstrung : (a)** (۱) بہت زیادہ کھینچا ہوا؛ حد سے زیادہ تنا ہوا ؛ بے حد کشیدہ خاطر (شخص)؛ بے حد تنی ہوئی یا کشیدہ (اعصاب)۔ (۲) (پیانو) ترچھے متقاطع تاروں کا؛ جس میں دو (یا تین) سیٹوں میں ترچھے متقاطع تاروں کی ترتیب ہو۔

**Overstudy : (v)** حد سے زیادہ مطالعہ کرنا؛ ضرورت سے زیادہ کتب بینی کرنا۔

**Overstudy : (n)** حد سے زیادہ مطالعہ کرنا؛ ضرورت سے زیادہ کتاب بینی۔

**Oversubscribe : (v)** ضرورت سے زیادہ چندہ دینا؛ (قرض ،حصے وغیرہ کے لئے) مطلوبہ رقم سے زیادہ دینا؛ (قرضے وغیرہ کے) ضرورت سے زیادہ حصے خرید لینا۔

**Oversubscription : (n)** ضرورت سے زیادہ چندہ ؛ ضرورت سے حصوں کی خرید ؛ مطلوبہ رقم سے زیادہ دینا۔

**Oversupply : (n)** ضرورت یا مانگ سے زائد فراہمی یا سپلائی؛ رسد زائد از طلب ؛ فالتو رسد ؛ زائد فراہمی۔

**Oversupply : (v)** ضرورت یا مانگ سے زیادہ فراہم کرنا یا سپلائی کرنا؛ زائد از طلب رسد پہنچانا ؛ فاضل سپلائی کرنا۔

**Overswarm : (v)** (۱) حدد سے زیادہ امنڈنا ؛ بے حد ہجوم کرنا؛ بے حد کثرت ہونا۔ (۲) (کسی جگہ یا خطے پر ) ہجوم کرنا؛ نرغہ کرنا؛ امنڈ پڑنا ؛ ٹوٹ پڑنا؛ ٹھٹ لگ جانا؛ چھا جانا؛ جھنڈ کا جھنڈ آ پڑنا۔

**Overswell : (v)** (۱) بے حد متورم ہونا؛ حد سے زیادہ سوج جانا یا پھول جانا؛ حد سے زیادہ ورم کر جانا (خاص کر Pa.pple میں)۔ (۲) اتنا پھیلانا یا بڑھانا کہ اوپر سے بہہ نکلے ؛ اتنا پھیلانا کہ پوری طرح ڈھک لے۔

**Overswellen : (a)** بے حد متورم ؛ حد سے زیادہ سوجا ہوا یا پھولا ہوا۔

**Overswim : (v) [OE. 'Oferswimman.']** سطح پر بہنا ؛ تیرنا ؛ اوپر تیرنا۔

**Overt : (a) [ OFr. 'Overt . ']** کھلا ہوا؛ ظاہر ؛ اعلانیہ ؛ صریحی ؛ واضع؛ صریح۔

**Letters Overt :** دیکھو Letter Patent

**Market overt :** بکری کی چیزیں ہر شخص کو دکھانا۔

Pound overt : کھلا کانجی ہاؤس : کھلا مویشی خانہ جہاں مویشیوں کا مالک اپنے مویشیوں کو خوراک پہنچا سکتا ہو: بغیر چھت کا مویشی گھر۔

Overt act : (n) (قانون) صریح عمل : علانیہ فعل جس کے ارتکاب کا واضع ثبوت مل سکتا ہو اور جس سے مجرمانہ ارادہ ظاہر ہوتا ہو: اعلانیہ ارتکاب۔

Overtake : (v) (۱) جا پکڑنا: جا لینا : برابر آجانا۔ (۲) (مصیبت وغیرہ کا) یك بیك نازل ہونا: ناگہاں آ پڑنا۔ (۳) رکاوٹ کے باوجود (کام) پورا کر لینا: وقت کے اندر کام انجام دے دینا۔ (۴) (بول چال) خواہشات یا احساسات پر قابو پانا: وفور جذبات سے بے قابو ہونا۔(۵) (بول چال ) نشے میں چور ہونا: بدمست ہونا(خاص کر بحالت مفعولی)۔

Well overtaken : پکڑا جانا۔

Overtask : (v) حد سے زیادہ کام لینا: حد سے زیادہ بوجھ ڈالنا: بے حد سخت محنت لینا۔

Overtax : (v) بے حد صبر آزما ہونا : ناقابل برداشت ہونا:بہت بھاری محصول لگا دینا: بہت زیادہ محصول لینا یا طلب کرنا: حد سے زیادہ بار ڈالنا یا محنت لینا۔

Overtaxed : (a) بہت زیادہ محصول لگا ہوا۔

Overtaxation : (n) بھاری لگان : بھاری محصول یا ٹیکس۔

Overteem : (v) (۱) حد سے زیادہ (بچے) جننا۔ (۲) حد سے زیادہ بچے جنوا کر کھوکھلا کر دینا: خالی کر دینا : کثیر پیداوار کے ذریعہ خالی کر دینا: بے جان کر دینا۔

Overthrow : (n) (۱) شکست : ہزیمت : زوال : بربادی : خاتمہ۔ (۲)(کرکٹ) فیلڈر کا اس طرح گیند پھینکنا کہ وکٹ کے پاس نہ رکے اور کھیلنے والے کو مزید رن بنانے کا مو قع ملے: (بیس بال میں) اس طرح گیند پھینکنا کہ جس کھلاڑی کی طرف وہ پھینکی گئی ہو اُس سے دوبارہ آگے جا کر گرے۔ (۳)( ارضیات) پرت کا الٹ جانا یا الٹا ہو جانا: تقلیب طبقہ۔

Overthrow : (v) (۱) تہ و بالا کرنا: زیر و زبر کرنا ۔(۲) طاقت توڑنا : قوت توڑنا : گرنا : کچلنا : ڈھانا : منہدم کرنا۔(۳) خاتمہ کرنا : برباد کرنا: شکست دینا: زیر کرنا: مغلوب کرنا: پست کرنا: نیچا دکھانا۔ (۴) چت کرنا : پٹخ دینا: دے مارنا۔

Overthrowing : (a) انہدام: خاتمہ۔

Overthrown : (a) زیر و زبر : تہ و بالا : کچلا ہوا: ڈھایا ہوا:گرایا ہوا: منہدم: برباد : شکست خوردہ : مغلوب : چت کیا ہوا۔

Overthrown : (n) شکست خوردہ شخص۔

Overthrust : (n) (ارضیات) ایك پرت کا وہ حصہ جودوسری پرت کو ڈھك لے: خصوصاً نچلی پرت کا وہ حصہ جو اوپری پرت کے اوپر آ گیا ہو۔

Overthwart : (adv.) (بول چال )عرضاً : چوڑائی میں ادھر اُدھر یا اس کنارے سے اس کنارے تك۔

Overthwart : (prep.) (۱) اس کنارے سے اس کنارے (چوڑائی میں) : آرپار۔ (۲) دوسری طرف : دوسرے کنارے پر : اُس پار: پرلی طرف۔

Overthwart : (a) (۱) ( بول چال ) چوڑائی میں آرپار رکھا ہوا :صلیب نما : عرضاً پڑا ہوا۔ (۲) ( مجازاً ) مائل بہ مخالفت : سرکشی : گمراہ : نا موافق : مخالف : حجتی: معترض۔

At an overthwart, to overthwart : عرضاً :چوڑائی میں : عرض میں : پہنائی میں۔

Overthwartly : (adv.) عرضاً : صلیب نما انداز میں: چلیپائی طور پر: چوڑائی میں۔

Overtime : (n.) زائد وقت(جس میں مزدور وقت کے علاوہ کام کرے): اوور ٹائم ، نیز توصیفاً۔

Overtime : (adv.) زائد وقت میں: مقررہ وقت کے علاوہ۔

Overtime remuneration : (n) (معاشیات )زائدوقتی اجرت یا معاوضہ۔

Overtire : (v) حد سے زیادہ تھکا دینا: تھکا کر چورکر دینا:بے دم کردینا۔

Overtired : (a) بے انتہا تھکا ہوا: حد سے زیادہ تھکا ہوا:تھك کر چور۔

Overtly : (adv.) صریحاً: اعلانیہ طور پر :کھلم کھلا ۔

Overtoil : (v) حد سے زیادہ محنت کرنا: مشقت اٹھانا :محنت شاقہ کرنا: حد سے زیادہ کام لینا: تھك کر چور ہو جانا۔

Overtone : (n) (۱) (مو سیقی) جزوی بالائی سُر: مضاعف سرتی: برسرتی۔ (۲)( مجازاً) (ادب خصوصاً شاعری پر اطلاق ہوتا ہے ، خاص کر جمع میں) الفاظ کے لہجے یا معنی سے جو بات براہ راست نہ کہی گئی ہو بلکہ بالواسطہ مستنبط ہوتی ہو۔

Overtone : (v) (تصویر) زیادہ گہرا رنگ دینا : ضرورت سے زیادہ رنگ دینا۔

Overtop : (v) دیکھو Outtop

Overtopped : (a) (نباتیات) پوشیدہ: زیر سایہ: ڈھکا ہوا۔

Overtopple : (v) (۱) (نا پائیدار چیز کو) گرا دینا : ڈھا دینا : ختم کر دینا۔ (۲) گرنا: ڈھے جانا : منہدم ہونا : گر پڑنا۔

Overtower : (v) (گرد و پیش سے) بہت بلند ہونا : پہاڑ کی طرح کھڑا ہونا : اونچا ہونا۔

Overtowering : (a) بہت بلند : بہت اونچا : (اونچائی میں) نکلتا ہوا : بلند ہوتا ہوا۔

Overtrade : (v) (۱) پونجی سے زیادہ کا سودا کرنا: پونجی سے زیادہ کا کاروبار کرنا: بازار کی ضرورت سے زیادہ کا کاروبار کرنا۔ (۲) (اپنے حصے سرمائے وغیرہ سے) بڑھ کر خرید و فروخت کرنا یا تجارت کرنا۔

Overtrader / -ding : (n) اپنے سرمائے یا بازار کی ضرورتوں سے زیادہ کا کاروبار کرنے والا۔

Overtrain : (v) (۱) حد سے زیادہ ورزش یا مشقت کرانا (کشتی وغیرہ کی): اتنی مشق کرانا جو نقصان دہ ہو؛ کثرت مشق سے مجروح کر دینا۔ (۲) (دیوار پر چڑھنے والے پودے کو) پرورش کے ذریعہ بہت اونچائی تک پہنچا دینا: (دیوار یا درخت پر) بہت اونچائی تک چڑھا دینا۔

Overtrumble : (v) (شعر) گرانا: ڈھانا: ختم کرنا: منہدم کرنا: برباد کرنا : چت کرنا : مات دینا : شکست دینا۔

Overtrump : (v) دوسرے سے بڑا ترپ کا پتّا چلنا : بڑھ کر ترپ لگانا: رنگ کا بڑا پتّا چلنا: بڑھ کر رنگ مارنا: (مجازاً) حریف سے بڑھ کر چال چلنا : غالب آنا : فائق ہونا : مات دینا۔

Overture : (n) [ L. 'apertura. '] (۱) گفت و شنید کا آغاز : (گفتگوئے صلح کی) سلسلۂ جنبانی : تجویز : درخواست : (فوج) درخواست صلح : صلح کی پیش کش۔ (۲) افتتاح (گیت وغیرہ کا) : آغاز۔ (۳) (نظم کی) تشبیب : ابتدائی حصہ : آغاز : مطلع : تمہید۔

Overture : (a) (۱) تجویز رکھنا : صلح کی درخواست کرنا : صلح کی پیش کش کرنا۔ (۲) افتتاحی نغمہ سنانا: نغمے کا آغاز کرنا: سر ملانا۔

Overturn : (n) (۱) الٹی یا الٹے جانے کا عمل: زیروزبر ہونا:انقلاب : تقلیب : الٹ پلٹ۔ (۲) (ارضیات) پرت کی الٹی تہ جس میں بیچ کا حصہ دوہرا ہو کر نیچے سے اوپر آ جائے۔ (۳) الٹ پھیر: پھیر بدل (تجارت میں) : تجارتی اشیاء کا الٹ پھیر: تجارت کے دوران (چیزوں کا) پھیر بدل۔

Overturn : (v) (۱) الٹ دینا: الٹ کر گرا دینا : گرانا: الٹنا۔ (۲) برباد کرنا: تہ و بالا کرنا: زیر و زبر کرنا۔ (۳) منسوخ کرنا: خاتمہ کرنا: مٹا دینا۔

Overturnable : (a) لائق تقلیب: بدل دینے یا الٹ دینے کے قابل :ختم کر دینے یا مٹا دینے کے لائق : برباد کر دینے کے قابل۔

Overturner : (n) الٹنے والا۔ الٹ کر گرا دینے والا؛ انقلاب برپا کرنے والا: ختم کر دینے یا مٹا دینے والا؛ تہ و بالا کر دینے والا: برباد کر دینے والا۔

Overuse : (n) حد سے زیادہ استعمال۔

Overuse : (v) حد سے زیادہ استعمال کرنا۔

Overvaluation (n) بیش تخمیہ: اصلیت سے زیادہ یا بہت زیادہ قیمت لگانا یا تخمینہ کرنا۔

Overvalue : (n) اصلیت سے زیادہ تخمیہ : اصلیت سے زیادہ قیمت : بیش تخمینہ۔

Overvalue : (v) (۱) (کسی چیز کی) اصلیت سے زیادہ قیمت لگانا:بیش تخمینہ کرنا: اصلیت سے زیادہ اندازہ لگانا: ضرورت سے زیادہ قدر کرنا۔ (۲) حد سے زیادہ قیمت لگانا : بہت زیادہ قیمت لگانا۔

Overvoltage : (n) (برقیات) قوت زیاد : زائد وولٹیج۔

Overwalk : (v) (۱) (کسی چیز پر) چلنا: طے کرنا: گزرنا۔ (۲) حد سے زیادہ چلنا: بہت دیر یا بہت دور تک چلنا: بہت لمبی مسافت طے کرنا۔

Overwash : (n) (ارضیات) برف کے تیز رو چشمے کے ساتھ بہہ کر آئی ہوئی چیزیں جو کنارے کے ملبوں کے پاس جمع ہو جاتی ہیں۔

Overwash : (v) (کسی چیز کے) اوپر سے ہو کر بہنا : دھو ڈالنا : نہلانا : غوطہ دینا۔

Overwatch : (v) (۱) نگرانی کرنا: نگہبانی کرنا: نگاہ رکھنا:پاسبانی کرنا۔ (۲) بہت زیادہ جاگتے رہنے سے تھک جانا یا بیزار ہو جانا: حد سے زیادہ (مدت تک) جگائے رکھ کر بیزار کردینا: بے خواب رکھ کر ناک میں دم کر دینا: بیخوابی

Overweighted : (a) جس کا وزن مقررہ وزن سے زیادہ ہو؛ حد سے زیادہ وزنی۔

Overwhelm : (v) (۱) اوپر سے بوجھ لادنا؛ حاوی ہو جانا؛چھا جانا؛ غالب ہونا۔ (۲) کچل دینا؛ دم بھر میں تباہ کر دینا؛ برباد کر دینا؛ تاخت و تاراج کرنا۔ (۳) ( جذبے سے ) بے قابو کر دینا۔ (۴)( سوالات کی ) بوچھار کر دینا؛ (سوال کرتے کرتے) ناک میں دم کر دینا۔

Overwhelming : (a) (تعداد یا مقدار کے لحاظ سے ) زبردست : قوی : بے حد : بے پناہ : غالب۔

Overwhelmingly : (adv.) بے انتہا : بے حد : زبر دست طور پر۔

Overwhelmingness : (n) (تعداد یا مقدار میں) بے حد یا بے پناہ ہونا؛ زبردست اکثریت میں ہونا۔

Overwind : (v) (۱) (آلات موسیقی کا سر ملانے کے لئے) تاروں یا ڈوریوں کو حد سے زیادہ کھینچنا یا چڑھانا؛ (گھڑی میں) ضرورت سے زیادہ چابی دینا۔ (۲) (کان کنی میں) ( نیچے آنے جانے والے رسے یا زنجیر کو) حد سے زیادہ لپیٹنا یا کھینچنا : ضرورت سے زیادہ چکر دینا۔

Overwisdom : (n) انتہائی چالاکی : حد سے زیادہ عقل مندی یا دوراندیشی؛ انتہائی دانش مندی۔

Overwise : (a) حد سے زیادہ چالاک : بے حد عقل مند؛ بے انتہا دوراندیش : بے حد دانش مند۔

Not overwise : (a) قدرے کم عقل : کسی قدر ضعیف العقل یا ناقص العقل۔

Overwisely : (adv.) بے حد عقل مندی سے : انتہائی دوراندیشانہ؛ بے حد دانش مندانہ۔

Overwiseness : (n) حد سے زیادہ چالاکی؛ عقل مندی یادور اندیشی : انتہائی دانش مندی۔

Overwood : (n) ( نباتیات ) بالا درختی۔

Overword : (n) لفظ یا فقرہ جس کی بار بار تکرار ہوئی ہو؛ (خصوصاً کسی گیت کا)ٹیپ؛ ترجیع ( جوہر بند کے آخر میں آئے)۔

Overwork : (n) (۱) زائد کام؛ معمول سے زائد کام؛ حد سے زیادہ کام۔ (۲) طاقت یا صلاحیت سے زیادہ کام؛ استعداد سے زیادہ کام۔

Overwork : (v) [ OE. ' Oferwyrcan . '] (۱) باہر سے آراستہ کرنا؛

سے تنگ آجانا۔

Overwear : (v) (۱) خستہ کر دینا؛ سخت محنت سے تھکا دینا؛ خستہ حال کر دینا : تھکا کر چور کرنا : بے دم کر دینا ۔ (۲) (کپڑے وغیرہ کو) کثرت استعمال سے بالکل گھس ڈالنا : اتنا پہننا کہ تار تار ہو جائے۔ (۳) (کسی چیز کو) اتنا پہننا یا استعمال کرنا کہ وہ ختم ہو جائے : مٹا دینا؛ ختم کر ڈالنا؛ باقی نہ رہنے دینا؛ محو کر دینا (پہن کر یا کثرت استعمال سے)۔

Overweary : (v) بے حد تھک جانا : تھک کر چور ہو جانا؛ انتہائی خستہ یا خستہ حال ہونا؛ بے حد خستہ و ماندہ ہونا : بے انتہا افسردہ یا بیزار ہونا۔

Overween : (v) اپنے بارے میں حد سے زیادہ بلند توقعات رکھنا یا انتہائی بلند رائے رکھنا؛ خود پسند ہونا : متکبر ہونا؛ مغرور ہونا : خود بین ہونا؛ شوخ چشم ہونا؛ گستاخ ہونا۔

Overweening : (a) خود پسند؛ مغرور : متکبر : خود بین : گستاخ؛ شوخ چشم : شیخی باز : خودرائے : اپنی حد سے متجاوز : تعلّی پسند۔

Overweeningly : (adv.) مغرورانہ : متکبرانہ؛خود پسندانہ؛گستاخانہ : شوخی چشمی سے؛ شیخی سے : اپنی حد سے متجاوز ہو کر ۔

Overweeningness : (n) غرور : گھمنڈ؛ تکبر؛ خودرائی؛ خودپسندی : خود بینی و خودنمائی؛ گستاخی : شوخ چشمی؛ جسارت : شیخی۔

Overweigh : (v) (۱) ( اخلاقی یا مادی اعتبار سے ) بھاری پڑنا؛ زیادہ با وزن ہونا؛ وزن میں بڑھ جانا؛ اہمیت میں زیادہ ہونا؛ قدر و قیمت میں زیادہ ہونا؛ زیادہ موثر یا وقیع ہونا؛ وزن سے زیادہ ہونا؛ غالب ہونا؛ معتبر ہونا ۔ (۲) دبانا؛ حد سے زیادہ بوجھ دینا یا زیر بار کرنا؛ ظلم کرنا؛ جبر کرنا؛ زیر کرنا۔ (۳) حد سے زیادہ وزنی ہونا : وزن میں زیادہ ہونا۔

Overweight : (n) (۱) صحیح یا مناسب وزن سے زائد وزنی چیز : زائد بوجھ : فاضل وزن۔ (۲) (مادی یا اخلاقی) غلبہ : فوقیت : سبقت۔ (۳) حد سے زیادہ وزن؛ حد سے زیادہ بوجھ (نیز مجازاً)۔

Overweight : (a) معمولی وزن سے اوپر یا زائد : حد سے زیادہ وزنی : بے حد وزنی : مقررہ وزن سے زائد۔

Overweight : (v) حد سے زیادہ وزن ہونا : بے حد وزنی ہونا :حد سے زیادہ بوجھ لادنا؛ حد سے زیادہ زیر بار کرنا؛ بے حد مجبور کرنا (ادبی و مجازی معنوں میں)۔

سطح کو آراستہ کرنا۔ (۲) بہت زیادہ کام لینا؛ محنت شاقہ لینا؛ کام لیتے لیتے تھکا مارنا یا شل کر دینا۔ (۲) نقش و نگار سے بھر دینا؛ حد سے زیادہ منقش یا آراستہ کرنا بھاری کام بنانا۔ (۳) حد سے زیادہ کام کرنا؛ کام کرتے کرتے شل ہو جانا یا بے حد تھک جانا؛ کام سے تھک کر چور ہو جانا۔ (۵) بے حد محنت سے بنا کر مکمل کرنا؛ (کسی ایجاد و اجتہاد کی تفصیلات کو) بے حد محنت سے انجام تک پہنچانا۔ (۶) حد سے زیادہ اشتعال دینا یا بھڑکانا؛ بے حد بر انگیختہ کرنا؛ حد سے زیادہ جوش دلانا یا حرکت میں لانا۔

**Overworn : (a)** (۱) حد سے زیادہ گھسا ہوا؛ پھٹا پرانا؛ تار تار؛ جو پہننے کے لائق نہ رہا ہو؛ ناقابل استعمال؛ خستہ؛ فرسودہ؛ بیکار۔ (۲) بے حد بوڑھا؛ انتہائی ضعیف العمر؛ پیر زال؛ پیر فرتوت؛ جس کے اعصاب و قوٰی جواب دے چکے ہوں؛ بے حد تھکا ہوا؛ تھک کر چور؛ خستہ و ماندہ؛ جو تھک کر شل ہو چکا ہو؛ محنت شاقہ کے بعد جس میں مزید کام کرنے کی صلاحیت باقی نہ رہی ہو۔ (۳) رفتہ؛ گزشتہ؛ گزرا ہوا؛ گیا ہوا۔

**Overwrite :(v)** (۱) لکھی ہوئی چیز پر لکھنا؛ کسی چیز پر لکھنا؛ لکھ کر بھر دینا؛ سارے میں لکھ دینا۔ (۲) پھر سے لکھنا؛ دوبارہ لکھنا؛ نقل کرنا؛ نظر ثانی کرنا؛ شک و اصلاح کرنا۔ (۳) حد سے زیادہ لکھنا؛ بے حد لکھنا؛ لکھ لکھ کر تھک جانا؛ لکھتے لکھتے خالی الذہن ہو جانا۔ (۴) (کسی موضوع پر) ضرورت سے زیادہ لکھنا۔

**Overwrought : (a)** (۱) محنت شاقہ سے تھکا ہوا؛ سخت محنت کے بعد خستہ جان؛ تھک کر چور؛ بے حد خستہ و ماندہ۔ (۲) بے حد ہیجان؛ بے حد مشتعل؛ ہیجان کا مارا ہوا؛ ہیجان زدہ۔ (۳) جس میں بہت زیادہ کام ہو؛ بہت بھاری کام؛ بہت بھاری نقش و نگار والا؛ ضرورت سے زیادہ منقش و مر صع۔ (۴) بے حد محنت سے پایۂ تکمیل تک پہنچایا ہوا؛ بے حد محنت سے کیا ہوا۔

**Overzeal : (n)** حد سے زیادہ ذوق و شوق؛ بے انتہا جوش وانہماک؛ بے انتہا سر گرمی؛ شوق بے نہایت۔

**Overzealous : (a)** بے حد پرجوش؛ بے حد سرگرم؛ نہایت ذوق و شوق اور انہماک سے کام کرنے والا۔

**Ovi- : (comb.)** لاطینی لفظ Ovum سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "انڈا"، "بیضہ"۔

**Ovi- : (comb.)** لاطینی لفظ Ovis سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "بھیڑ" "میش"۔

**Ovibos : (n)** (حیوانیات) مشک گاؤ؛ میشی گاؤ۔

**Ovibovine : (n)** ایک جانور جو بھیڑ اور بیل کے بین بین ہوتا ہے؛ میش گاؤ۔

**Ovicapsular : (a)** (تشریح، حیوانیات) بیض کیسوی؛ انڈے کی تھیلی کا یا اس سے متعلق۔

**Ovicapsule : (n)** (تشریح، حیوانیات) بیض کیسہ؛ انڈے کی تھیلی؛ بیضہ دان۔

**Ovicell : (n)** (۱) بعض مرکب الجسم جانوروں میں انڈے کے لئے بنا ہوا جوف یا خانہ جسے Oocyst or Ooccium بھی کہتے ہیں۔ (۲) خلیہ جو بارور ہو جانے کے بعد ایک نئی انفرادیت کا حامل ہوجاتا ہے؛ بیض خلیہ؛ بیضک؛ بیضہ (اپنی ابتدائی شکل میں)۔

**Ovicidal : (a)** قتل میش کا؛ میش کشی کا یا اس سے متعلق۔

**Ovicide : (n)** قتل میش؛ میش کشی؛ بھیڑکشی۔

**Ovicyst : (n)** (حیوانیات) (بعض Ascidians میں) بعض کیسہ، جوف یا خانہ جس میں انڈے سئے جاتے ہیں۔

**Ovicystic : (a)** بیض کیسوی؛ انڈے کی تھیلی کا یا اس سے متعلق (جس میں انہیں سیا جاتا ہے)۔

**Ovidian : (a)** اوویدی؛ لاطینی شاعر Ovid یا اس کی شاعری سے متعلق یا اس کی خصوصیت کا۔

**Oviducal : (n)** بیض نالی جیسا؛ راہ بیضہ جیسا۔

**Oviferous : (n)** (تشریح، حیوانیات) بیض کش؛ بیض بردار؛ بیض آور؛ (وہ جانور) جس کے بچے انڈوں سے نکلتے ہیں؛ (خصوصاً) (بعض قشریوں میں) (وہ تھیلی) جس میں وہ اپنی انڈے لئے پھرتے ہیں۔

**Oviform : (a)** (۱) بیضوی؛ انڈے کی شکل کا؛ بیضی؛ بیضی شکل۔ (۲) میشی؛ بھیڑنما۔

**Ovigenesis : (n)** دیکھو Oogenesis

**Ovigenetic : (a)** دیکھو Oogenetic

**Ovigeron : (n)** (غیر بارور) بیضہ؛ انڈا جو ابھی بارور نہ ہوا ہو۔

**Ovigerous : (a)** (تشریح، حیوانیات) بیض بر دار؛ بیض آور؛ انڈے دینے والا یا انہیں ساتھ لئے پھرنے والا۔

**Ovine : (a) [ LL. 'Ovinus. ']** (۱) بھیڑ کا؛ بھیڑ سے متعلق؛ میشی؛

(حیوانیات) جنس میش؛ جنس بز؛ جگالی کرنے والے حیوانیات کی ضمنی جنس Ovinac کا۔ (۲) میش نما؛ بھیڑ جیسا : مثل میش۔

**Oviparity : (n)** بیض زائی : انڈا دینے والا ہونے کی حالت یا خصوصیت؛ بائض ہونے کی حالت یا خصوصیت۔

**Oviparous : (a)** [L. oviparus.] انڈا دینے والا:(وہ جانور) جن کے بچے انڈوں سے نکلتے ہیں۔ (حیوانیات) بائض (جمع بوائض)؛ بیض زا۔

**Oviposit : (v)** انڈا یا انڈے دینا۔

**Oviposition : (n)** انڈے دینے کا عمل : بیض ریزی۔

**Ovipositor : (n)** (حشریات) کیڑوں کی انڈوں کی نالی؛عضو بیض ریز؛ عضو بیض ریزی۔

**Ovisac : (n)** (تشریح ، حیوانیات) انڈے کی تھیلی؛بیض کیسہ : بیض خلیہ؛ بیض دان؛ کیسۂ بیض۔

**Ovism : (n)** (حیاتیات) (نظریہ) بیضیت؛ وہ قدیم نظریہ کہ مادہ کا باز تولیدی خلیہ یا انڈے پورے جسمانی نظام کی ایک غیر ترقی یافتہ حالت کا حامل ہوتا ھے اور مردانہ منی کا بارور مادہ اسے محض متحرک کر دیتا ھے۔( بخلاف Spermism یا Animalculism)۔

**Ovist : (n)** (حیاتیات) نظریۂ بیضیت کا قائل؛ قائل بیضیت :بیضی ۔

**Ovistic : (a)** قائل بیضیت کا؛ قائل بیضیت جیسا؛قائل بیضیت سے متعلق۔

**Ovivorous : (a)** [L. '-vorous.'] بیضہ خور : انڈے کھانے والا۔

**Ovo- : (comb.)** جزو ترکیبی -Ovi کے متبادل کی حیثیت سے مستعمل ھے۔

**Ovo-testis : (n)** (حیوانیات) مبیض خصیہ : بعض بے ریڑھ حیوانات میں ایک عضو کو بیضہ اور حیوان منویہ دونوں پیدا کرتا ھے؛ دو زوجی غدہ یا گلٹی۔

**Ovo-viviparous : (a)** [f. 'Ova + viviparous.'] (حیوانیات) جس میں انڈا دینے والی اور بچہ جننے والی دونوں خصوصیتیں موجود ہوں؛ (وہ) انڈا دینے والا (حیوان یا حشرہ) جس کے انڈے اس کے جسم کے اندر ہی سئے جاتے ہیں اور وہیں ان سے بچے نکلتے ہیں؛ بیض در جسم زا؛ بیض و حشرہ زا۔

**Ovocentre : (n)** (حیاتیات) بیض مرکزہ۔

**Ovocyte : (n)** دیکھو Oocyte

**Ovogenesis : (n)** تولید بیضہ؛ تشکیل بیضہ۔

**Ovogenetic/ -nous : (a)** انڈے کی تشکیل اور نشو و نما میں معاون ہونے والا؛ معاون تبویض؛معاون استبضاء۔

**Ovoid : (a)** بیضہ نما؛ بیضہ جسم : بیضوی : بیضہ شکل؛بیضاوی۔

**Ovoid : (n)** (ہندسہ) بیضوی جسم؛ بیضوی شکل؛ بیضوی سطح؛ بیضوی چیز۔

**Ovoidal : (a)** بیضوی جسم یا بیضہ نما شکل کا۔

**Ovolo : (n)** [It. 'Ovolo.'] (تعمیرات) بیضیّہ؛ مبیّض حاشیہ؛ انڈا نما گولا۔

**Ovological : (a)** بیضیّاتی؛ علم بیض کا یا اس سے متعلق۔

**Ovologist : (n)** بیضیات داں؛ ماہر بیضیات : علم بیض کا ماہر۔

**Ovology : (n)** حیاتیات داں یا جنینیات کا وہ حصہ جو حیوانیات کے انڈوں کی ساخت اور تشکیل سے بحث کرتا ھے؛ بیضیّات : علم بیض۔

**Ovonic : (a)** (برقیات) بے شکل نیم مو صلوں سے متعلق جو غیر موصل کو موصل میں تبدیل کرنے کا کام کرتے ہیں۔

**Ovonics : (n)** Ovonic اثرات یا ترکیبوں کا مطالعہ یا ان کا اطلاق ۔

**Ovular : (a)** (حیاتیات) بیضکی؛ ( نباتیات) تخمکی : (حیوانیات) بُویضی Ovule کا؛ اس جیسا یا اس سے متعلق۔

**Ovulate : (a)** [f. mod. L. 'Ovulum.'] (حیاتیات) بیضک دار؛ تخمک دار؛ ( حیوانیات) بُویضہ دار۔

**Ovulate : (v)** بیضوں یابیضکوں کی تشکیل اور نشو و نما (خصوصاً) بیضہ دان سے ان کا باہر آنا (جس طرح دودھ پلانے والی ماداؤں میں ہوتا ھے)؛ انڈوں کا بننا اور بڑھنا؛ انڈوں یا بیضکوں کا تیار ہونا یا پختہ ہونا ؛ انڈے دینا۔

**Ovulation : (n)** (۱) ( عضویات ،حیوانیات) ؛ تبویض؛ استبضاء : بیضوں یا بیضکوں کی تشکیل اور نشو و نما؛ (خصوصاً) بیضہ دان سے ان کا اخراج (جس طرح پستان دار حیوانات میں ہوتا ھے)؛ بیض ریزی ؛ انڈے دینا۔ (۲) وقت تبویض : وقت استبضاء۔

**Ovule : (n)** [L. 'Ovulum.'] (۱) (نباتیات) غیر بارور تخمک؛ تخمک ۔

(۲) (حیوانیات ، عضویات) بُویضہ؛ بیضک؛ انڈا اپنی ابتدائی شکل میں؛ (خصوصاً) غیر بارور بیضہ؛ انڈا جو مردانہ حیوان منویہ سے نہ مل سکا ہو۔

**Ovuliferous / Ovuligerous : (a)** (نباتات) تخمک بردار : تخمک زا؛ (حیوانیات) بیض دار : بویضہ دار؛ بیضہ زا؛ بائض : بیضک دار؛ انڈے دینے والا۔

**Ovulist : (n)** دیکھو Ovist

**Ovulite : (n)** (ارضیات) متحجر بیضہ؛ بیضہ محجّر۔

**Ovulum : (n) [ mod. L.dim. of L. 'Ovum. ']** (حیوانیات ، عضویات) بیضک؛ بیضہ؛ انڈا : (خصوصاً) غیر بارور بیضہ : بوُیضہ۔ (۲) (حیوانیات) معدہ یا گھونگوں کی ایک جنس جس میں بیضوی صدفہ بھی شامل ھے : بیضہ نما گھونگا؛ Ovula جنس کا معدہ یا گھونگا۔

**Ovum : (n) [ L. ]** (۱) حیوانیات) بیضہ : انڈا؛ تخم : تخم مادہ۔ (۲) (حیاتیات) غیر بارور بیضہ؛ بیضہ خلیہ؛ مادۂ گمتہ۔ (۳) بوُیضہ ۔ (۴) تخم۔ (۵) (تعمیرات) بیضوی شکل کی آرائش : بیضیّہ؛ بیضوی منبت کاری۔

**Ow : (interj.) [ME.]** ناگہانی درد یا حیرت کے اظہارکے لئے بولتے ہیں۔

**Owe : (v) [OE. 'agan. ']** (۱) مقروض ہونا : مدیون ہونا؛ قرض دار ہونا۔ (۲) اخلاقاً پابند ہونا۔ (۳) ممنون ہونا؛ زیربار احسان ہونا؛ احسان مند ہونا۔ (۴) (بول چال) رکھنا : حامل ہونا۔

To owe one a grudge : کسی شخص سے بیر رکھنا۔

**Owelty : (n)** (قانون) برابری؛ مساوات : ہم سری۔

**Owenian : (a) [AFr. 'Owelte. ']** سماجی مصلح Robert owen (1771-1858) کا یا اس سے متعلق (جس نے سماج کو اشتراکی امداد باہمی کے نظام پر لانے کی حمایت کی اور مختلف صنعتی برادریوں میں اسے رائج کیا)۔

**Owenism : (n)** اشتراکی نظام جس کا خاکہ رابرٹ Owen نے تیار کیا تھا۔

**Owenist : (n)** رابرٹ Owen کے اشتراکی نظام کا حامی یا قائل : اووین کا پیرو۔

**Owenite : (n)** دیکھو Owenist

**Ower : (n) [ f. Owe(v). ]** (شاذ) مقروض :قرض دار؛ دین دار؛مدیون۔

**Owing : (a) [ f. Owe (v). ]** قرض : بار؛ دین؛ بار دین۔

**Owing to : (prep.)** بہ سبب؛ بہ وجہ : با لوجہ؛ بدولت : باعث۔

**Owl : (n) [ OE. 'ule,. ']** (۱) بوم؛ چغد : الّو۔ (۲) (طیوریات) Stringes جنس کا کوئی پرند (جس کا معلوم انواع تقریباً دو سو ہیں)۔ (۳) مقطّع بے وقوف؛ احمق : آدمی جو دانش مندوں کی صورت بنائے۔ (۴) سرمئی رنگ کی خاردار کھپروں والی بھدی مچھلی کا نام : لمپ مچھلی : بوم ماہی۔ (۵) ایک قسم کا کبوتر (Owl pigeon) ۔

Barn owl : الّو کی ایک قسم : مصاّصہ ۔

Screech owl : الّو کی ایک قسم : بوم ا لصیاّح۔

Sea owl : ایک قسم کی مچھلی : بوم ماہی؛ لمپ مچھلی ۔

To carry or send owls to Athens : کسی جگہ ایسی چیز بھیجنا یا لے جانا جہاں اس کی پہلے ہی بہتات ہو۔

To fly with the owl : راتوں کو جاگنے کا عادی ہونا۔

**Owl : (v)** الّو کی طرح آنا؛ احمق جیسا برتاؤ کرنا؛ اندھیرے میں الّو کی طرح ادھر ادھر پھرنا؛ تاک جھانک کرنا؛ ٹوہ لگانا (خصوصاً اندھیرے میں)؛ شکار یا لوٹ کی تلاش میں پھرنا (بول چال)۔

**Owl-eyed : (a)** (طب) بوم چشم : دن کوری۔

**Owl-glass : (n)** Eulenspiegel عہد وسطیٰ کے ایک جرمن (درباری) مسخرے کا نام : شریر بے وقوفوں کی ابتدائی شکل؛ مسخرا، : دل لگی باز۔

**Owl-light : (n)** جھٹ پٹا؛ دھندلکا (جب الّو باہر نکلتا ھے)؛تاریکی۔

**Owl-monkey : (n)** بڑی پیلی آنکھیں ، چھوٹے کان اور لمبی دم والا جنوبی امریکی بندر۔

**Owl-moth : (n)** (۱) خاصا بڑا برازیلی پتنگا۔ (۲) ڈنک دار پتنگا جس کے بازو ۱۰ انچ تک پھیلتے ہیں۔

**Owl-parrot : (n)** دیکھو Kakapo

**Owl-pigeon : (n)** ایک قسم کا کبوتر۔

**Owl-ray : (n)** ایک قسم کی مچھلی۔

**Owl-train : (n)** (امریکی عامیانہ) رات میں چلنے والی ٹرین۔

Owler : (n) (تاریخ) انگلستان سے اون یا بھیڑوں کی نا جائز برآمدات کرنے والا؛ نیز وہ جہاز یا کشتی جو انہیں بیرون ملك لے جاتی ھے۔

Owlery : (n) (۱) الّوؤں کے رکھنے یا پالنے کی جگہ؛ الّو خانہ۔ (۲) مقطع بے و قوفی : حماقت : الّوپن : چغدپن۔

Owlet : (n) چھوٹا الّو : بوم صغیر : مصّاصہ؛ بچۂ بوم؛ بومچہ؛ الّو کا پٹّھا؛ یورپ کا چھوٹا الّو۔

Owlet-moth : (n) Noctua جنس کے پتنگوں کا امریکی نام۔

Owling : (n) (تاریخ) انگلستان سے اون یا بھیڑوں کی ناجائز برآمدات (کا دھندا یا کاروبار)۔

Owlish : (a) الّو جیسا : مثل چغد : الّو سے مشابہ : بوم صفت : الّو کا سا مقطع بے وقوف کا سا : گاؤدی؛ احمق۔

Owlishly : (adv.) الّو کی طرح سے؛ مقطع بے وقوف کی طرح سے : مثال بوم۔

Owlishness : (n) الّوپن :چغدپن : بے وقوفی :حماقت؛ گاؤدی پن؛ مقطع بے وقوفی۔

Owls to Athens : الٹے بانس بریلی۔

Own : (a) [ OE. 'agen.' ] (۱) خاص : ذاتی؛ خود؛ اپنا۔ (۲) حقیقی؛ سگا۔ (۳) اپنا (مال) : ذاتی (املاك)۔

An own brother : حقیقی بھائی؛ سگا بھائی۔

Of (Ones ) own : اپنا ذاتی۔

On ones own : (عامیانہ) اپنے بل پر؛ اپنے بوتے پر۔

To be ones own man (woman): آزاد ہونا؛ اپنے دل کا بادشاہ ہونا؛ خودمختار ہونا؛ اپنی صلاحیتوں پر کامل اختیار رکھنا اور انہیں بروئے کارلانا؛ مطلق العنان ہونا۔

To get ones own back : (روزمرہ) بدلا لینا؛ انتقام لینا۔

To hold ones own : اپنا آپ برقرار رکھنا؛اپنی جگہ پر جمے رہنا؛ اپنا اقتدار ، حیثیت ، قوت وغیرہ برقرار رکھنا۔

Own : (v) [ OE. 'agnian' , agan. '] (۱) مالك ہونا۔ (۲) (تصنیف ، ملکیت ، ولدیت کا) اقرار کرنا؛ تسلیم کرنا۔ (۳) ماننا؛ قائل ہونا؛ تسلیم کرنا؛ اعتراف کرنا۔ (۴) (Own to) اقرار (جرم) کرنا؛ (قصور کا) اعتراف کرنا۔ (۵) سرتسلیم خم کر دینا؛ سر جھکا دینا؛ چپ چاپ قبول کرلینا۔

To own up : (روزمرہ) پوری طرح یا صاف صاف اقرار کر لینا ( جرم کا)۔

Own cousins : (n) اپنے سگے چچا، پھوپھا ،خالو ، یا ماموں کی اولاد۔

Owner : (a) مالك۔

The owner : (بحری روزمرہ ) جہاز کا کپتان۔

Ownerless : (a) بے مالك کا : جس کا کوئی مالك نہ ہو۔

Ownership : (n) ملکیت : مالك ہونا : مالکیت : حقیقت داری : ملك : حقیقت؛ مال : جائداد؛ املاك : مقبوضات۔

Owness : (n) اپنا یا ذاتی ہونے کی صفت : اپناپن؛ سگاپن؛ ذاتی یا خاص الخاص ہونا؛ اپنا ہونا۔

Ox : (n) [ OE. 'Oxa.' ] (۱) بیل؛نرگاؤ؛ بدھیا بیل۔ (۲) (حیوانیات) بیل کی نوع کا کوئی جانور؛ جنگلی بیل؛ سانڈ؛ ارنا بھینسا؛ گور؛ یاك؛ گاؤ مشك۔ (۳) ایك قدیم سکّہ جس پر بیل کی تصویر ہوتی تھی(نیز بطور صفت مثلاً Ox-coin)۔

American ox : بھینسا؛ ارنا بھینسا۔

Indian, Brahmin, or Dwarf ox : مشرق ہند اور چین کا کوہان دار بیل؛ ناندیا بیل؛ سانڈ۔

Musk ox : شمالی امریکا کے منجمد خطوں کا ایك جگالی کرنے والا جانور جس میں مشك کی خوشبو ہوتی ھے : مشك گاؤ۔

The black ox : بدبختی : مصیبت؛ ابتلا : بڑھاپا؛ضعیف العمری۔

The black ox has trod on (his etc.) foot : اسے بڑھاپے نے آلیا ھے؛ اسے مصیبت نے آگھیرا ھے۔

Ox- : کیمیائی اصطلاحوں کا جزو ترکیبی : (۱) -Ox یا -Oxy برائے آکسیجن۔ (۲) -Oxal کا مخفف ( جس طرح Oxamic میں)۔

Ox-antelope : (n) (حیوانیات) افریقی بارہ سنگھا۔

Ox-bane : (n) ایك زہریلا پودا جسے کھاکر مویشی مر جاتے ہیں؛ جنوبی افریقہ کا زہریلا پودا (poison-bulb) ۔

Ox-bile : (n) بیل کا پتّا(جو رنگ سازی ، دواؤں اور کتابوں کو رنگین بنانے میں استعمال ہوتا ہے)۔

Ox-bird/Oxbird : (n) (۱) برطانیہ کے مختلف چھوٹے پرندے خصوصاً Dunlin ۔ (۲) (حیوانیات) افریقی بیا۔ (۳) (حیوانیات) سار : بیل مینا۔

Ox-biter : (n) (۱) افریقی چڑیوں کی ایک نوع جو مویشیوں کے جسم میں ہونے والے طفیلی لا رووں (پہل روپوں) کو کھاتی ہیں؛ انہیں Loaf-eater بھی کہتے ہیں؛ افریقی سار؛ افریقی مینا۔ (۲) (امریکا) سار؛ امریکی مینا؛ بیل مینا۔

Ox-bot : (n) (حیوانیات) ڈانس کا لاروا( پہل روپ) ۔

Ox-bow/Oxbow : (n) (۱)بیلوں کا جوا( جو کاندھوں پر رکھا جاتا ہے) ۔ (۲) (امریکا) دریا کا نیم دائرہ نما موڑ؛ (جغرافیہ) کالر نما جھیل : قوسی جھیل۔

Ox-daisy : (n) (نباتیات) سفید گل داؤدی ۔

Ox-eye/Oxeye : (n) (۱) بیل کی آنکھ : دیدۂ گاؤ؛ (تشریح) گاؤ دیدہ : بڑی آنکھ (انسان کی)؛ پھیلی ہوئی آنکھ۔ (۲) مختلف چھوٹی چڑیوں کا نام : (خصوصاً ) قرقف :پھدکی۔ (۳) (عمارت)بیضوی دریچہ؛ چھوٹی گول کھڑکی۔ (۴) (نباتیات) جنگلی گل داؤدی : گل مینا۔ (۵) وہ فنجان یا پیالہ جو آکسفورڈ کے بعض کالجوں میں استعمال کیا جاتا ہے۔ (۶) ( جہاز رانی) بادل کا چھوٹا ٹکڑا جو بیچ میں سرخ ہوتا ہے اور عموماً cape of good hope کے آس پاس دیکھا جاتا ہے اور جسے طوفان کا پیش خیمہ یا علامت سمجھا جاتا ہے۔؛ نیز وہ طوفان ۔

Great ox-eye : (نباتات) گل داؤدی چمنی۔

Ox-eye daisy : (n) دیکھو Ox-daisy

Ox-eyed : (a) (۱) بڑی بڑی آنکھوں والا؛ گاؤ دیدہ : کلاہ چشم۔ (۲) پودوں کے نام کا جزو ہوتا ہے۔

Ox-fence : (n) مضبوط جنگلا جس کے ساتھ بیل باڑ ، جھاڑیوں کی باڑ اور کبھی کبھی خندق ہوتی ہے تاکہ ادھر سے مویشی نہ گذر سکیں ۔

Ox-fly : (n) (حیوانیات) خرمگس : گاؤ مکھی؛ ڈانس۔

Ox-gad-fly : (n) دیکھو Ox-fly

Ox-gall : (n) دیکھو Ox-bile

Ox-god : (n) قدیم مصریوں کا دیوتا Apis جس کا سر بیل کا اور جسم انسان کا ہے۔

Ox-harrow : (n) چکنی مٹی والی زمین پر چلایا جانے والا طاقتور اور بڑا دندانے دار سراون جسے بیلوں کے ذریعہ کھینچا جاتا تھا۔

Ox-head : (n) (۱) بیل کا سر یا اس کی تصویر۔(۲) مخبوط، کند ذہن، غبی یا بے وقوف شخص ؛ بدھو؛ (توصیفاً یا بطورنیم صفت) بے وقوف : احمق۔

Ox-heal : (n) ایک قسم کا بدبودار پودا؛ کٹکی۔

Ox-heart : (a) دل کی شکل کا اور بڑا ؛ خاص کر شاہ دانے (چیری) کی ایک قسم پر اطلاق ہوتا ہے۔

Ox-heel : (n) دیکھو Ox-heal

Ox-horn : (n) (۱) بیل کا سینگ ۔ (۲) بیل کے سینگ کا بنا ہوا پیالہ۔

Ox-like : (a) بیل کی طرح : بیل کی مانند ؛ بیل کے مشابہ ۔

Ox-like : (adv.) بیل کے انداز میں ؛ بھونڈے پن سے ۔

Ox-mushroom : (n) سماروغ یا سانپ کی چھتری جو بہت بڑی ہو۔

Ox-packer : (n) دیکھو Ox-biter

Ox-ray : (a) بڑے سینگ والی رے مچھلی : گاؤرے؛گاؤ ماہی۔

Ox-stall : (n) گوشالہ؛ بتھا ن؛بیلوں کے رہنے کی جگہ؛گاؤ خانہ۔

Ox-tail : (n) بیل کی دم (جس کا اکثر شوربا پکاتے ہیں) نیز توصیفاً

Ox-tail soup : (n) بیل کی دم کا سوپ یا شوربہ۔

Ox-tongue/Oxtongue : (n) (۱) بیل کی جیب یا جیبھ؛ زبان گاؤ۔ (۲) مختلف پودوں کے نام :( نباتیات) گل گاؤ زبان ۔

Ox-wagon : (n) چار پہیوں والی بھاری گاڑی جسے بیل کھینچتے ہیں۔

Ox-warble : (n) (۱) (بیطاری) ورم پشت گاؤ۔ (۲) (حیوانیات) لاروائے ڈانس : لاروائے گاؤ مکھی۔

Oxal-: (comb.) کیمیائی اصطلاحوں کا جزو ترکیبی بمعنی "ترشک کے تیزاب ( oxalic acid) سے متعلق یا مستخرج یا جزو مستقل Oxalyl کا حامل"۔

Oxalamide : (n) امونیا کے دو سالموں کو پیش کرنے والی ڈائی امائڈ جس میں ہائیڈروجن کے دو ذروں کو Oxalyl سے بدل دیا جاتا ھے اسے Oxalamide بھی کہتے ہیں۔

Oxalan : (n) (کیمیا) Oxaluric acid کا امائڈ جو alloxan پر امونیا اور ہائیڈرو سیانک ترشے کے عمل سے سفید بلوریں سفوف کی شکل میں حاصل ہوتا ھے۔ اسے Oxalan بھی کہتے ہیں۔

Oxalate : (n) Oxalic acid کا نمک؛ نمک ترشك۔

Oxaldehyde : (n) دیکھو Glyoxal

Oxalethyline : (n) ایك زہریلا روغنی سیّال ؛ نیز وہ سلسلہ جس میں یہ سیّال بھی شامل ھے۔

Oxalic : (a) Oxalis یا ترش عرق والے پودوں کا' ان سے مستخرج یا ان کی خاصیت کا؛ (کیمیا) حماضی؛ترشکی۔

Oxalic acid : (n) انتہائی زہریلا اور ترش تیزاب ؛ (کیمیا) ترشك کا تیزاب ۔

Oxalis : (n) [ L. ] (نباتات) جنس حماض؛ ترشك ؛ عرق والے پودوں کی ایك نوع جن میں بیشتر بوٹیاں ہیں۔

Oxalite : (n) (معدنیات) نمك ترشك جس میں لوہا انتہائی قوت پیوستگی رکھتا ہو۔

Oxalo-: (cimb.) دیکھو Oxal-

Oxalo-nitrate : (n) اوکسیلك اور نائٹریٹ ایسڈ کا نمك۔

Oxaluramide : (n) دیکھو Oxalan

Oxalurate : (n) Oxaluric acid کا نمك ؛ یوریا آمیز ترشکی تیزاب کا نمك۔

Oxaluria : (n) (طب) ترشك بولی۔

Oxaluric acid : (n) یوریا آمیز ترشکی۔

Oxaluric acid : (n) ایك یك اساسی تیزاب($C_3H_4N_2O_4$) جسے اوکسیلك ایسڈ اور یوریا Minus پانی کہا جا سکتا ھے اور جو سفید بلوریں سفوف کی صورت میں حاصل ہوتا ھے اس کا مزا شدید تیزابی ہوتا ھے۔

Oxalyl : (n) (کیمیا) اوکلائل : ترشکی تیزاب کا مفروضہ جزو مستقل ($C_2O_2$)۔

Oxamates : (n) Oxamic ترشے کے نمکیات۔

Oxamethane: (n) ایك قسم کا ایتھر جس میں Oxamic ایسڈ کے ہائیڈروجن کے ذروں میں سے کسی ایك کو الکحل جزو مستقل سے بدل دیا جاتا ھے۔

Oxamic : (a) جو امونیم کے acid axalate سے پانی کے عنصر کو نکال دینے سے بنتا ھے۔

Oxamic acid : (n) (کیمیا) ایك یك اساسی تیزاب کے acid oxalate سے جو امونیم پانی کے عنصر کو نکال دینے سے بنتا ھے۔

Oxamic ether : (n) دیکھو Oxamethane

Oxamide : (n) دیکھو Oxalamide

Oxanilamide : (n) برف جیسا سفید اور روئی کے گالے جیسا مادہ ($C_8H_8N_2O_2$) ہائیڈروکلورك ترشے کے ذریعہ Cyaniline کے اجزاء کو علاحدہ(تجزیہ) کرنے سے حاصل ہوتا ھے۔

Oxanilates : (n) Oxanilic ترشے کے نمکیات۔

Oxanilic : (a) ترشکی تیزاب کی زیادہ مقدار کے ساتھ انیلین (Aniline) کو گرم کر کے حاصل کیا جانے والا۔

Oxanilic acid : (n) ایك بلوریں مادہ($C_8H_7NO_3$) ترشکی تیزاب کی زیادہ مقدار کے ساتھ انیلین کو گرم کرنے سے حاصل ہوتا ھے۔

Oxanilide : (n) Aniline axalate کو گرم کر کے یا دوسرے طریقوں سے حاصل کیا جانے والا مادہ جو سفید پرتوں میں تبدیل ہو جاتا ھے($C_{14}H_2N_2O_2$)۔

Oxaniline : (n) ایك اساسی مادہ Amido-salicylic($C_7H_7NO$) ترشے کو گرم کرنے سے حاصل ہوتاھے۔

Oxbridge : (n) آکسفورڈ اور کیمبرج کا مخفف؛ آکسفورڈ اور کیمبرج؛ نیزان کی مشترکہ خصوصیات جو برطانیہ کی دوسری یونیورسٹیوں میں نہ ہوں۔

Oxeate/Oxeote : (a) (حیوانیات) سلاخ نما (نوکدار)۔

Oxer : (n) دیکھو Ox-fence

Oxford : (n) (۱) (انگلستان میں) شہر آکسفورڈ (جو یونیورسٹی کا شہر ھے)۔ (۲) آکسفورڈ یونیورسٹی ؛ جامعہ آکسفورڈ؛ مختلف معنوں میں بطور صفت آتا ھے۔

Oxford accent : (n) انگریزی کے تلفظ یاانگریزی بولنے کاایک مخصوص لہجہ جو آکسفورڈ یونیورسٹی میں عام طور پر رائج ہے اور اس یونیورسٹی کی خصوصیت سمجھا جاتاہے۔

Oxford bags : (n) بہت ڈھیلی پتلون : پتلون کی ایک وضع جوٹخنوں کے پاس بہت زیادہ چوڑی ہوتی ہے۔

Oxford blue : (n) گہرا نیلا رنگ: سیاہی مائل گہرا نیلا رنگ۔

Oxford clay : (n) (ارضیات ) سخت نیلی چکنی مٹی کی تہ جو وسط انگلستان کی پہاڑیوں کے نیچے خصوصاً آکسفورڈ شائر میں پائی جاتی ہے۔

Oxford corners : (n) (طباعت) کتاب کا خط کشیدہ حاشیہ جس کے خطوط کونے پر ایک دوسرے کو قطع کرتے ہوئے آگے بڑھ جاتے ہیں: اس طرح بنے ہوئے گوشے۔

Oxford frame : (n) تصویر کا چوکھٹا جس کی پٹریاں کونے پر ایک دوسری کو قطع کرتی ہوئی آگے نکل جاتی ہیں یا نکلی ہوتی ہیں۔

Oxford group(movement)/-groups : (n) آکسفورڈ کی ایک جماعت یا تحریک جس کے اراکین اپنے مذہبی تجربوں کو ایک دوسرے سے بیان کرتے تھے اور جس کا فیصلہ شخصی و سماجی اصلاح تھا۔

Oxford man : (n) آکسفورڈ یونیورسٹی کا تعلیم یافتہ شخص۔

Oxford mixture : (n) بہت گہرے بھورے رنگ کا اونی کپڑا۔

Oxford movement : (n) تحریک آکسفورڈ جس کے ذریعہ ۱۸۳۳ء سے کیتھولک مسلک کے احیاء اور کلیسائے انگلستان میں مذہبی رسوم دوبارہ جاری کرنے کی کوشش کی گئی۔

Oxford oolite : (n) (ارضیات) دانہ دار چونا پتھرکی متحجر چٹانوں کے نظام کا وسطی حصہ۔

Oxford school : (n) (کلیسائی تاریخ) تحریک آکسفورڈ کا پیش کردہ دبستانِ خیال اس دبستان خیال سے منسلک افراد کی جماعت۔

Oxford shirting : (n) قمیصوں اور ملبوسات کے لئے ایک قسم کا دھاری دار کپڑا۔

Oxford shoe : (n) ایک قسم کا فیتے دار جوتا: آکسفورڈ شو۔

Oxford Tracts : (n) قدیم کیتھولک مذہب کی تائید میں عقلیت اور رسمیت کے خلاف High church والوں کی تحریر جس کے اصول Froude , Newman , Keble , Pusey وغیرہ نے نوے سالوں میں تحریر کئے تھے جو Tracts for the times کہلاتے تھے۔

Oxfordian : (a) آکسفورڈ سے متعلق : (ارضیات) Oxford dolite کے نچلے حصے پر اطلاق ہوتا ہے۔

Oxgang : (n) (تاریخ) اتنا کھیت جو ایک ہل سے ایک سال میں جوتا جاتا ہو اس کا آٹھواں حصہ:پیمائش اراضی کی قدیم انگریزی اکائی جو Carucate 1/8 کے برابر ہے۔

Oxherd : (n) گوالا : بیلوں کا چرواہا: گورکھیا: گورکھوالا۔

Oxhide : (n) (۱) بیل کی کھال۔ (۲) بیل کی کھال سے تیار کیا ہوا لیدر یا چمڑا۔

Oxi- : (comb.) -Oxy کی بجائے پہلے استعمال ہوتا تھا۔

Oxidability : (n) تکسیدیّت۔

Oxidable/Oxydable : (a) [ Fr. ] قابل تکسید : تکسید پذیر : آکسیجن سے ملنے والا: زنگ خور۔

Oxidase : (n) (حیاتیات) تکسیدیہ: تکسیدی خمیر: آکسی ڈیز۔

Oxidate/Oxy- : (v) [ f. Fr. 'Oxider. '] (کیمیا) آکسیجن سے مرکب کرنا: آکسیجن ملانا: آکسیجن سے ملنا یا مرکب ہونا: آکسائڈ یا آکسیجن آمیز بننا یا بنانا۔ (۲) زنگ آلود کرنا یا ہونا۔

Oxidation : (n) (کیمیا ) تکسید : آکسیجن کے ساتھ ملانا:آکسیجن آمیز کرنا : آکسائڈ بنانا: آکسیجن ملانا: آکسیجن مرکب میں تبدیل کرنا : آکسیجن ملانا یا آکسیجن سے ملنا: زنگ آلود ہونا یا کرنا۔

Oxidative : (a) تکسیدی : آکسائڈ یا آکسیجن مرکب میں تبدیل ہونے کی خاصیت رکھنے والا : آکسیجن کے ساتھ آمیز ہو جانے والا۔

Oxidator : (n) تکسیدی عامل : مُکسِّد: آکسیجن سے مرکب کرنے والا: زنگ آفریں : کسی لیمپ کے شعلے کی طرف آکسیجن کی دھار کو موڑنے والا آلہ : آکسیڈیٹر یا آکسی ڈائزر۔

Oxide/Oxid/Oxyde/Oxyd. : (n) [ Fr. ] (کیمیا) آکسائڈ :(کسی دوسرے عنصر یا کسی نامیاتی جزو مستقل کے ساتھ) آکسیجن کا ایک مرکب۔

Arsenic oxide : (n) (کیمیا) سمّ الفار۔

Calcium oxide : (n) (کیمیا) چونا۔

Copper oxide : (n) (کیمیا) توتیائی قرمز۔

Ferrous oxide : (n) (کیمیا) خاک سرخ؛ زنگ۔

Oxidizable : (a) دیکھو Oxidable

Oxidization : (n) دیکھو Oxidation

Oxidize : (v) دیکھو Oxidate

Oxidized silver : (n) چاندی جس پرسِلور سلفائڈ کی سیاہ تہ جم گئی ہو۔

Oxidizer : (n) تکسیدی عامل؛مُکسِد : آکسیجن سے مرکب کرنے والا؛ زنگ آفریں؛ آکسی ڈائزر۔

Oxidizing : (a) (کیمیا) تکسیدی۔

Oxidizing agent : (n) (کیمیا) تکسیدی عامل۔

Oxime/Oxim : (n) (کیمیا) دوگرفتہ گروپ کا حامل ایک کیمیائی مرکب۔

Oximide : (n) دیکھو Oxime

Oxindole/Oxindol : (n) ($C_8H_7NO$)(کیمیا)ایک بے رنگ بلوریں مادہ جو گرم کرنے پر روغن بن جاتا ھے؛ اس میں Idole اور آکسیجن برابر برابر ہوتے ہیں۔

Dioxindole : اس میں آکسیجن Indole سے دوگنا ہوتا ھے ($C_8H_7NO$) (آکسیجن کا جزو اور Indole کا جزو برابر ہوتا ھے)۔

Oxland : (n) دیکھو Oxgang

Oxlip : (n) [ OE. 'Oxanslyppe. '] (۱)ایک پھولدار بوٹی کا نام؛ (نباتیات) زہرالرّ بیع؛ پامچال۔(۲) ( نباتیات) گاؤ زبان پیوندی۔

Oxonian : (a) [ OE. 'Ox(e) naford. '] (۱) آکسفورڈین؛ آکسفورڈ کا یا اس سے متعلق۔

Oxonian : (n) (۱) شہر آکسفورڈ کا باشندہ : جامعہ آکسفورڈ کا رکن؛ آکسفورڈ کا قدیم یا موجودہ طالب علم۔ (۲) ایک قسم کا جوتا جس میں فیتے کی بجائی بٹن ہوتے ہیں؛ بٹن دار جوتا۔

Oxonates : (n) آکسونی ترشے کے نمکیات۔

Oxonic : (a) [ f. 'Ox - + 'Carbonic.'] قلوی محلول میں بولی ترشے (یورک ایسڈ) کی تدریجی تکسید سے بنا ہوا۔

Oxonic acid : (n) آکسونی تیزاب ($C_4H_5N_3O_4$) :الکلائن کے یا قلوی محلول میں یورک ایسڈ(بول ترشے) کو رفتہ رفتہ آکسیجن آمیز کر کے بنا ہوا ایک مادہ جس کا تجزیہ کرنے سے Glyoxyl-urea اور کاربن ڈائی آکسائڈ حاصل ہوتا ھے۔

Oxonium : (n) [ f. Ox- + -'Onium.'] (کیمیا) آکسونیم( اصلیہ)۔

Oxter : (n) [f. OE. 'Oxta. '] (اسکاتستانی ، بول چال) بغل؛ شانے کا نچلا حصہ؛ (نیز ) بازو کا اندرونی یا بغلی حصہ۔

Oxus : (n) (جغرافیہ) آمودریا؛ جیحوں۔

Oxy-: (comb.) (۱) یونانی لفظ Oxus سے مشتق ھے جس کے معنی نکیلے یا تیز کے ہیں۔ (۲) کیمیائی اصطلاحات میں یہ سابقہ آکسیجن کا مخفف ھے۔

Oxy-acetylene :(a) آکسی ایسیٹیلین؛آکسیجن اورایسیٹیلین کے مخلوط پر مشتعل؛ جس میں آکسیجن کا مخلوط استعمال ہوا ہو۔

Oxy-acetylene blow-pipe : (n) (کیمیا) آکسی ایسیٹیلین دھونکنی۔

Oxy-acid/Oxi-/Ox-/Oxyacid : (n) (۱) (کیمیا) آکسیجن ترشہ :وہ تیزاب جس میں آکسیجن ہو؛ آکسی تیزاب ۔ (۲) (نامیاتی کیمیا) (جمع میں) مختلف سلسلوں کے تیزابوں کے نام جو روغنی سلسلے کے تیزابوں سے ، ایک یا زیادہ ہائیڈروجن ذروں کو اتنے ہی ہائیڈروکسائل ذروں سے بدل کر مستخرج کئے جاتے ہیں۔ اسی لئے انہیں زیادہ صحیح معنوں میں Hydroxy-acid کہتے ہیں۔

Oxy-alcohol/-spirit/-coal-gas/-house-gas : (n) ان اصطلاحوں کا اطلاق شعلوں پر ہوتا ھے جو اسپرٹ لیمپ یا معمولی گیس وغیرہ کے بخار کو آکسیجن کے ساتھ ملانے یا ملنے سے پیدا ہوتے ہیں۔

Oxy-calcium/-light : (n) - Lime light (کیمیا) چونا روشنی : دیکھو

Oxy-paraffin : (a) ایسے پیرافین لیمپ سے متعلق جسمیں شعلے کی مکمل تکسید ہو جاتی ھے۔

Oxy -salt :(n) نمک جس میں آکسیجن ہو؛ آکسی تیزاب کا نمک : آکسی نمک : آکسیجن آمیز نمک۔

Oxycarpous : (a) (نباتیات) نوکدار ثمرہ؛ نوکدار پھل والا : نکیلے پھل والا۔

Pantographer : (n) نقل نگارندہ : آلہ کے ذریعہ نقشے وغیرہ کے ہر سائز کی نقل کرنے والا : ہمہ نگار۔

Pantographic/-al : (a) نقل نگار کا : اس آلے کا ۔

Pantographically : (adv.) نقل نگاری کے ساتھ: نقل نگاری کی رو سے: نقل نگاری کے طریقہ پر : ہمہ نقل نگاری کے طور پر ۔

Pantography : (n) ہمہ نگاری : مکمل بیان : پوری تفصیل(شاذ) ۔

Pantologic/-al : (a) علم کل کے متعلق :ہمہ داں کا: ہمہ علوم کے ماہرکا

Pantologist : (n) (۱) ماہر ہمہ علوم۔ (۲) ہمہ داں (مجازاً یا طنزیہ) ۔

Pantology : (n) (۱) علم کل : ہمہ علوم۔ (۲) ہمہ دانی۔ (۳) مخزن العلوم۔

Pantometer : (n) (پیمائش) زاویہ و عمود پیما : ہمہ پیما : زاویہ اور لمبائی ناپنے والا ایک آلہ : زاویہ سنج ۔

Pantometric/-al : (a) ہمہ پیما کا : زاویہ و عمود پیما کا یا اس سے متعلق ۔

Pantomimie : (n) [L . 'pantomimus.'] (۱) (تاریخ) رومی ایکٹر جو چپ سوانگ Dumb show میں کام کرتا تھا : ایسا شخص جو صرف حرکات و سکنات کے ذریعہ اظہار خیال کرے اور الفاظ کا استعمال نہ کرے ، چپ سوانگ کا ایکٹ ۔ (۲) ایک قسم کا ڈراما جس میں کردار ادا کرنے والے اپنے خیالات کا اظہار اپنی حرکات سکنات کے ذریعہ موسیقی کے لحاظ کے ساتھ کرتے ہیں ۔ (۳) (انگلستان) وہ ڈراما جس کے ساتھ اب مزاحیہ نقل : سوانگ اور ناچ بھی ہوتا ہے۔ (۴) چپ نقل : گنگ تماشا : چپ سوانگ یا تماشا : نقل بازی ۔ (۵) توصیفی معنوں میں ۔

Pantomime : (a) چپ سوانگ کا : گنگ تماشا سے متعلق ۔

Pantomime : (v) اشاروں سے سوانگ کھیلنا : اشاروں میں باتیں کرنا : اشاروں میں کوئی مطلب ادا کرنا : حرکات و سکنات کے ذریعہ ڈراما کرنا۔

Pantomimic/-al : (a) [L. 'pantomimicus.'] (۱) چپ سوانگ کی صفت کا : گنگ تماشا کی طرح کا : گنگ سوانگ کے ذریعہ اظہار کیا ہوا ۔ (۲) اشاروں کی گفتگو کا : چپ سوانگ کا یا اس کی طرح کا ۔ (۳) گنگ تماشا کی طرح :خاموش سوانگ کی طرح ۔

Pantomimically : (adv.) چپ سوانگ کے طور پر : گنگ تماشا کے انداز میں ۔

Pantomimist : (n) چپ سوانگ کا ایکٹر : اشاروں میں باتیں کرنے والا۔

Pantomorph : (n) ہمہ شکل : ہمہ شکل پذیر۔

Pantomorphic : (a) ہمہ شکلہ : ہر صورت میں آنے والا : جو سب شکلیں اختیار کر سکے : ہر شکلی ۔

Pantophagist : (n) ہمہ خور آدمی یا جانور : ایسا شخص یا جانور جو ساری چیزوں کو نگل جاتا ہو : ہر چیز کھانے والا آدمی یا جانور۔

Pantophagous : (a) (حیوانیات) ہمہ خور : ایسے شخص یا جانور سے متعلق جو ہر چیز کھاتا ہو ۔

Pantophagy : (n) ہمہ خوری : ہر چیز کھانے والا(شخص یا جانور) ۔

Pantophobia : (n) (نفسیات) ہمہ ترسی ۔

Pantopod : (n) (حیوانیات) ایک قسم کا سمندری مکڑا : عنکبوت دریائی ۔

Pantopragmatic : (a) (مجازاً) ہر کام میں دخل دینے والا(شخص): ہر دیگی چمچہ آدمی۔

Pantopragmatic : (n) ہر کام میں دخل دینے والا شخص : ہر دیگی چمچہ آدمی ۔

Pantoscope : (n) (۱)چوڑے گوشے کا ایک قسم کا فوٹوگرافی کا لینس: بسیار بین : وسیع دائر النظر۔ (۲) (فوٹوگرافی) ہمہ بین کیمرہ : جہاں نما عکسالہ :فوٹوگرافی کا کیمرہ۔

Pantoscopic : (a) (فوٹوگرافی) ہمہ بین : بسیار بین : وسیع دائرہ نظر کا ۔

Pantoscopic camera : (n) ہمہ بین کیمرہ :جہاں نما عکسالہ۔

Pantoscopic spectacles : (n) دو ماسکی عینک : ایسا چشمہ جس میں نزدیک اور دور دیکھنے کے لئے الگ الگ دو شیشے لگے ہوں جس کا اوپری شیشہ دور کی نظر کے لئے ہوتا ہو اور نچلا شیشہ نزدیک نظر کے لئے :اسے Bilocal spectacles بھی کہتے ہیں۔

Pantry : (n) [OFr. 'paneterie.'] (۱) وہ کوٹھری جس میں کھانے پینے کی چیزیں رکھی جاتی ہیں :کھانے کی چیزوں کی کوٹھری : نعمت خانہ : خوراک خانہ ۔ (۲) برتنوں

(وغیرہ) کی کوٹھری ۔

Butler's pantry/ housemaid's- : برتنوں وغیرہ کا کمرہ یا کوٹھری ۔

Pantry boy : (n) محکمۂ رسد کا معاون یا اسسٹنٹ ۔

Pantry man : (n) باورچی یا اس کا مددگار ؛پینٹری کا نگہبان یا ملازم (یا محکمہ رسد کا نگہبان ) ۔

Pantrs : (n) [Short for pantaloons.] (۱) (امریکا) پتلون ؛ ڈھیلا پاجامہ ۔ (۲) (برطانیہ) چست پاجامہ جو پتلون کے اندر پہنتے ہیں ؛ زیر پاجامہ ۔

Panum Phenomemon : (n) (نفسیات) مظہر پنیم ۔

Panzer : (n) [G. ] سلح (فوج وغیرہ)۔

Panolo : (n) [L. 'paulus.' ] ایک متروک اطالوی چاندی کا سکہ(تقریباً ۵ پنس اسٹر لنگ کا تھا)۔

Pap : (n) [Late L. 'papula.' ] (۱) قدیم سر پستان ؛عورتوں کی بھٹنی ؛ جس سے بچہ ماں کا دودھ پیتا ھے۔ (۲) اسی طرح کا نشان جو مردوں کی چھاتی پر ہوتا ھے ؛ پستان مرد ۔ (۳) گول ورم ؛ رسولی ؛ پھنسی ؛ پھوڑا؛ پھڑیا ؛ دنبل ؛ مہاسہ (۴) (جغرافیہ) پہاڑ کی مخروطی چوٹیاں جو پہلو بہ پہلو ہوں ؛ پہاڑ کی چھاتیاں؛ (ارضیات) مخروطی چوٹی ۔

Pap : (n) [L .'pappare.' ] (۱) نیر غذا؛پتلی کھچڑی وغیرہ جو بچوں یا مریضوں کے لئے پکتی ھے نیز مجازاً ؛ نیم رقیق غذا۔ (۲) آلو کا بھرتا ؛ میٹھی لپسی ؛ فطیر ؛لپٹی ؛ (نباتیات) گودا ۔

Pap : (v) نرم غذا کھلانا ؛ لپٹی وغیرہ کے ساتھ کھلانا ۔

Pap-boat : (n) (۱) بچوں کو دودھ پلانے کا یا رقیق سی غذا کھلانے کے لئے کشتی نما برتن ۔ (۲) ایک قسم کا گھونگا جو مالا بار کے ساحلی علاقے میں مالش کا تیل رکھنے کے کام آتا ھے۔

Papa : (n) [Skt. 'papa.' ] (جین مذہب) گناہ ؛ عصیاں ؛ پن کی ضد؛ پاپ ۔

Papa : (n) [Late L. ] (۱) ابا ؛ ابا جان ؛ پاپا ؛ (عموماً بچے باپ کو کہتے ہیں)۔ (۲) (امریکی عامیانہ) شوہر؛عاشق ؛ نیوزی لینڈ کی بلو رنگ کی مٹی ۔

Papa : (n) [eccl. L papa.] مشرقی رومن کلیسا کا ادنیٰ درجے کا پادری ۔

Papa : (n) [Sp.] (امریکن اسپینش) سیب زمینی ؛ آلو ۔

Papacy : (n) [med. L. 'papatia.' ] (۱) پوپ (روم)کا عہدہ یا منصب۔ (۲) پوپ کے عہدے کی میعاد ۔ (۳) نظام پاپائی کلیسانہ (خاص کر تاریخ) ؛ پاپائی حکومت(بطور یورپ کی ایک ریاست کے)۔

Papain : (n) (کیمیا) پاپائن ؛ ایک قسم کے پھل سے تیار کیا ہوا ایک خمیر ۔

Papal : (a) [med . L. 'papalis.] پوپ کا ؛ پاپائی ؛ پاپائے اعظم کا ۔

Papalism : (n) نظام پاپائی کی حمایت ؛ نظام پاپائی۔

Papalist : (n) نظام پاپائی کا حامی۔

Papalize : (v) (۱) پاپائی بنانا ؛ پوپ کے زیر اثر یا زیر اقتدار لانا ؛ پوپ کے آداب و رسوم اور روش حامی بنا دینا۔ (۲) نظام پاپائیت کی حمایت میں ہونا ؛ اس کے اصولوں کو ماننا یا اس میں عقیدہ رکھنا ۔

Papally : (adv.) پاپائی طور پر ؛ پوپ کے انداز سے۔

Papaver : (n) [L .] (نباتیات) جنس خشخاش؛ پوست کے دانے کی قسم ۔

Papaveraceae : (a) (نباتیات) خشخاشیہ۔

Papaveraceous : (a) (نباتیات) خشخاشی۔

Papaverine : (n) (نباتیات) افیون میں پا یا جانے والا القلی ($C_{20}H_{21}NO_4$) ۔

Papaverous : (a) خشخاش نما ؛ خشخاشی ؛ خشخاش کا ؛ (نباتیات) خشخاشی خواص دار۔

Papaw : (n) [Sp. and Pg. 'papaya'.] (۱) پپیتا ؛ ارنڈ خربوزہ ؛ پپیا ؛ جونبی امریکا کا ایک درخت جس کی شاخوں ، پتوں اور پھل سے سفید دودھ نکلتا ھے اور جو گوشت کو گلا دیتا ھے ۔ (۲) (امریکا) شمالی امریکا کا درخت جس کے پتے ارغوانی اور پھل لمبوترا ہوتا ھے اور کھانے کے کام آتا ھے ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ؛ (طب) نخل پاپا۔

Papayaceous : (a) [mod. L. 'papayaceae.' ] (نباتیات) پپیتا آسا؛

ارنڈ خربوزہ کی طرح کا۔

**Paper : (n)** {L. 'papyrus.'} (۱)کاغذ : قرطاس۔ (۲)(تجارت) تمسك؛ ہنڈی وغیرہ۔ (۳)زر کاغذی؛ نوٹ : کرنسی وغیرہ۔ (۴) (عامیانہ) تھیٹر وغیرہ کا فری پاس : تھیٹر میں اس طرح داخل کئے گئے لوگ۔ (۵)کاغذ کا ٹکڑا : شیٹ یا ورق۔ (٦) اخبار وغیرہ لپیٹنے کا کاغذ : پیپر کے طور پر استعمال ہونے والا کاغذ : کاغذ سے پُر : کاغذ کا کارڈ یا شیٹ جس میں سوئیاں یا پن وغیرہ لگی ہوں۔ (۷) گھونگر پٹی (ایك قسم کا کاغذ جس کی مدد سے بالوں میں گھونگر بناتے ہیں )۔ (۸) لکھا ہوا کاغذ کا ٹکڑا یا ورق مثلاً نوٹ ، بل یا دوسری قانونی شقیں وغیرہ۔ (۹) (جمع) کاغذات متعلق تشخص یادداشت : خطوط : سرکاری دستاویز وغیرہ۔ (۱۰) (جمع) لکھا ہوا نوٹ : جہاز یا آدمی؛ پروانۂ راہداری وغیرہ؛ کسی شخص کی شناخت کو ظاہر کرنے والی دستاویز؛کسی آفیسر کے مستعفی ہونے کی اجازت کی سند۔ (۱۱) امتحان کا پرچہ نیز اس کا لکھا ہوا جواب۔(۱۲) اخبار : روزنامہ۔ (۱۳) مضمون : مقالہ (جوکسی علمی مجلس میں پڑھا جائے ) : لکھا ہوا یا مطبوعہ مضمون یا کسی خاص موضوع پر آرٹیکل۔

**Paper : (a)** (۱) کاغذی : کاغذ کا : کاغذ سے بنا ہوا۔ (۲)(مجازاً) کاغذ مانند : ہلکا : پتلا : نازك : کمزور : ناپائیدار (جیسا کے کاغذ کا بنا ہوا)۔ (۳) (مجازاً) کاغذ سے متعلق۔(۴) کاغذ پر تحریر؛ کاغذ پر لکھا ہوا : تحریری شکل میں خصوصاً نظری : خالص علمی (فن)۔

**Paper : (v)** (۱) کاغذ پر لکھنا یا قلم بند کرنا۔ (۲) کاغذ میں رکھنا : کاغذ میں لپیٹنا یا بند کرنا : کاغذ میں لگانا (پن وغیرہ)۔ (۳) کاغذ سے آراستہ کرنا (دیوار وغیرہ کو) لٹکتے ہوئے کاغذ سے سجانا (کمرہ وغیرہ)۔ (۵) کاغذ کے ساتھ مہیا کرنا۔ (٦) (عامیانہ) فری پاس لے کر تھیٹر کی نشستوں کو بھر دینا۔

**Paper-back : (n)** کتاب جلد کاغذی ، دفتی کے ساتھ کتاب۔

**Paper-bag cookery : (n)** کھانا وغیرہ کے پکانے کا وہ طریقہ جس میں کاغذ کی مکھن چھڑی ہوئی تھیلی میں سالن وغیرہ بھر کر تنور کے اندر دھیمی آگ پر پکاتے ہیں۔

**Paper birch : (n)** برچ کاغذ : شمال یورپ کے ایك درخت (جس کی شاخیں پتلی اور چھال چکنی ہوتی ہے) کا کاغذ۔

**Paper board : (n)** مقوا : کارڈ بورڈ : دفتی۔

**Paper boards : (n)** (جلد سازی ) جلد سازی کی ایك صورت جس میں کارڈ بورڈ سے کورکو مضبوط کیا جاتا ھے ۔

**Paper boy : (n)** وہ لڑکا جو اخبارات بیچنے کے لئے ملازم ہو : اخبار بیچنے والا لڑکا۔

**Paper cabinet : (n)** کاغذ دان۔

**Paper-chase : (n)** ایك قسم کا کھیل : کاغذی دوڑ (ایك دوڑ ھے جس میں ایك شخص یا کئی شخص سراغ کے طورپر میلوں تك تھوڑے فاصلے سے کاغذ کے پرزے بکھیرتے جاتے ہیں اور دوسرے ان کا تعاقب کرتے ہیں)۔

**Paper clip : (n)** کاغذ پکڑنے والا کلپ : کاغذ گیر : پیپر کلپ۔

**Paper currency : (n)** زر کاغذ : بینك کے نوٹ : چیك : ڈرافٹ وغیرہ ۔

**Paper cutter : (n)** (۱) کاغذ کٹر (چاقو)۔ (۲) ایك قسم کی مشین جس سے کاغذ کے کناروں کو کاٹتے ہیں : کاغذ کاٹنے والی مشین : قرطاس قاطع مشین ۔

**Paper-faced : (a)** (۱) رنگ پریدہ : کاغذ کی طرح کا چہرہ؛ مرجھایا ہوا : دبلا پتلا چہرہ ۔ (۲) کاغذ سے چھپایا ہوا ۔

**Paper folder : (n)** کاغذ موڑنے والا ایك آلہ۔

**Paper foot : (n)** نازك پا : نرم و نازك پاؤں (کتے کی مانند)۔

**Paper-hanger : (n)** وہ شخص جو دیوار پر کاغذ لگاتا ھے : دیوار پر کاغذ چسپاں کرنے والا۔

**Paper-hangings/-paper : (n)** دیوار پر لٹکانے کا کاغذ : دیواری کاغذ : کمرے کی دیوار سجانے والا : تزئین کا وہ کاغذ۔ (۲) دیوار پر کاغذ چسپاں کرنے کا پیشہ ۔

**Paper hunt : (n)** دیکھو Paper Chase

**Paper knife : (n)** کاغذ کاٹنے والا چاقو : کاغذ کاٹنے والی چھڑی : کاغذ تراش۔

**Paper maker : (n)** کاغذ ساز : کاغذ بنانے والا۔

**Paper marl : (n)** کھٹیلی مٹی کی ایك قسم؛ کھاد میں کام آنے والی مٹی۔

**Paper-mill : (n)** کارخانہ کاغذ سازی : کاغذ بنانے کا کارخانہ ۔

**Paper money : (n)** زر کاغذ : بینك کے نوٹ : ہنڈی وغیرہ جو روپیہ کے عوض کلم میں لائی جائے : (معاشیات) زر کاغذی : چیك ، ڈرافٹ وغیرہ نیز توصیفی معنوں میں : زر کاغذی ۔

Convertible paper money : زر قابل بدل ۔

Inconvertible paper money : زر غیر قابل بدل ۔

Paper mulbery : (n) چین اور جاپان میں پایا جانے والا ایک قسم کا درخت جس کی چھال سے کاغذ تیار کیا جاتا ھے ۔

Paper nautilus : (a) ایک سرپایہ(جس کے پاؤں سر سے لگے ہوں)بحری جانور(ایک قسم کا گھونگا) جس کی مادہ کا ایک باریک سخت چھلکا ہوتا ھے اور بازو جھلی سے جڑے ہوئے بادبان کی شکل کے ہوتے ہیں ۔

Paper-palp : (n) کاغذی گودا ۔

Paper plant : (n) (۱) پیپرس : نرسل کی قسم کا پودا جو پانی میں ہوتا ھے :(نباتیات) لوخ : بردی : پیپڑا ۔ (۲) پیپرس کے بنے ہوئے اوراق جن پر قدیم مصر ، یونانی اور رومی لکھا کرتے تھے : اوراق پیپرس ۔ (۳) کوئی تحریر یا کتاب جو اوراق پیپرس پر ہو : مخلوط بردی : مخلوطۂ پیپرس ۔

Paper profits : (n) فرضی منافع : مفروضہ منافع ۔

Paper rush : (n) دیکھو Paper plant

Paper sailor : (n) دیکھو Paper nautilus

Paper setter : (n) (امتحان) امتحان کے لئے سوالات مرتب درنے والا ۔

Paper-stainer : (n) (۱) کاغذ رنگنے والا: مزاحاً(معمولی)مصنف ۔ (۲) دیواری کاغذ بنانے والا ۔

Paper tree : (n) مختلف درختوں اور جھاڑیوں کے نام جس سے کاغذ بنایا جاتا ھے ۔

Paper war/ -warfare : (n) کاغذی جنگ : وہ لڑائی جو کتابوں یا اخباروں کے ذریعہ سے ہو ۔

Paper wasp : (n) ایک قسم کی بھڑ (زنبور)جو اپنا گھونسلا لکڑی سے کاغذی قسم کا بناتی ھے ۔

Paper-weight : (n) وزنہ : کاغذ داب : کوئی چیز جو کاغذوں کو اڑنے سے بچانے کے لئے استعمال کی جاتی ھے ۔

Paper work : (n) اوراق امتحانی : کلاس یا امتحان میں طالب علم کا تحریری کام ۔

Paper worker : (n) دیکھو Paper maker

Paper worm : (n) دیکھو Book worm

Paperer : (n) کاغذ لٹکانے والا : کاغذ سے آراستہ کرنے والا :کاغذ سے سجانے والا : کاغذ کار ۔

Papering : (n) (۱) کاغذ چسپانی : دیوار پر کاغذ چسپاں کرنے کا پیشہ ۔ (۲) دیواری کاغذ خصوصاً جب دیوار یا اندرونی چھت وغیرہ کو آراستہ کیا جائے ۔

Papern : (a) (بول چال) کاغذی : کاغذ کا بنا ہوا ۔

Papery : (a) کاغذی : مانند نازک و باریک ۔

Papess : (n) [med. L. 'papissa.'] خاتون پوپ : پوپ عورت ۔

Papeterie : (n) [Fr. ] کاغذ اور سامان تحریر کا بکس:صندوق سامان تحریر ۔

Paphian : (a) [L. 'paphius.'] (۱) شہر قبرص (معبد آفرودیت یا وینس ) کے پافوس کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) متعلق بہ محبت : محبت کا خاص کر غیر قانونی تعلق از دواجی کی محبت سے متعلق : جماعت طوائف سے متعلق : فاحشہ کا ۔

Paphian : (n) (۱) پافوس کا باشندہ ۔ (۲) پافوسی وینس کا گرویدہ شخص : فاحشہ : طوائف ۔

Papier mache : (n) [Fr. ] کٹی : سانچے میں ڈھلا کچلا ہوا کاغذ (جس سے کشتیاں ، صندوق ، مرتبان اور عمدہ چیزیں بناتے ہیں ) نیز توصیفی معنوں میں : (جمع ، ارضیات) خمیر کاغذ ۔

Papilio : (n) (حیوانیات) تتلی : تیتری ۔

Papilionaceae : (n) (نباتیات) قلائیہ ۔

Papilionaceous : (a) [mod. L. 'papilionaceus. '] (۱) (نباتیات) تیتریا : تیزی کی طرح کا : تیتری کی جنس کا : تتلی کی صفت کا نیز مجازاً ۔ (۲) (نباتیات)باقلیا؛ باقلا مانند: پھلی دار : دال کی شکل کا : (نیز ) باقلیا پودے سے متعلق ۔

Papilionaceous flower : (n) (نباتیات) تیتریا پھول : گل تیتری شکل ۔

Papilionidae : (n) تیریاں : پروانے ۔

Papilla : (n) [L. ] (۱) (تشریح) نوک پستان : بھٹنی : سرپستان (شاذ انگریزی استعمال میں ) حکمہ : حُلیمہ ۔

Papism : (n) [mod. L. 'papismus. '] پاپائی نظام :مذہب رومن کیتھولك :حمایت رومن کیتھولك :پاپائیت : پوپ پرستی ۔

Papist : (n) [mod. L. 'papista.. '] دیکھو Papish

Papistic/-al : (a) [mod. L. 'papisticus. '] حامیان پوپ کا : پوپ پرستی کا : کیتھولك مذہب کا : پاپائی کا ۔

Papistically : (adv.) حامیان پوپ کے طریقے سے : پوپ پرستی سے ۔

Papistry : (n) حمایت پوپ : پوپ پرستی ۔

Papoose : (n) [Algonoquim.] شمالی امریکی ہندوستانی کاکم عمر بچہ : شمالی امریکا کے اصلی باشندوں کا بچہ ۔

Papoosh/Papouch(e) : (n) [pers, 'papus.'] پاپوش : ایك ترکی یا مشرقی سلیپر : زیر پائی ۔

Pappescent : (a) [L. 'pappus.'] (نباتیات) ریشك پیدا کرنے والا (مخلوط پودے کی طرح) ۔

Pappiferous : (a) (نباتیات) ریشك دار ۔

Pappose/ Pappous : (a) [Gr. 'pappos.'] (نباتیات) ریشك دار : روئیں دار ۔

Pappus : (n) (نباتیات) وہ روئیں یا ریشے جو Thistles (پھل) وغیرہ کے بیج پر ہوتے ہیں : ریشك : چوٹی : (تشریح) سبزہ ۔

Pappy : (a) نرم : رقیق : پلپلا ۔

Paprika : (n) [Magyar.] ایك قسم کا پھل سے تیار کیا ہوا مسالا : چٹنی : ہنگری کا لال مرچ ۔

Paps : (n) (جغرافیہ) پستان کوہ : مخروطی چوٹیاں ۔

Papula : (n) [L. ] (۱)(مرضیات) آبلہ : ورم : پھپھولا : چھالا۔ (۲) مہاسا : مسّے : گومڑا۔

Papular : (a) (حیوانیات) جلد پر ایك چھوٹا ٹھوس کس قدر نکیلا ابھار ۔

Papular : (a) (طب) ثبوری : گومڑے کا : چھالے کا ۔

Papulation : (n) [ f. 'Papule' .] (طب) سوزنك : مہاسے کا پھولنا : ورم مہاسا ۔

(۲) سرپستان کی شکل کا کوئی دانہ یا آماس: پھنسی کی شکل کا ورم (خاص کر جسم کے نرم اور لحمی حصے میں) ۔ (۳) (مرضیات) ثولول (جمع) ثآلیل: مستا :چھالا: گومڑا ۔(۴) (نباتیات) گومڑی : کسی پودے کے کسی حصے کے اوپر ایك چھوٹا لحمی ابھار ۔

Dermal papilla : (تشریح)آدمی ثآلیل :ثالیل جلد ۔

Lingual papilla : (تشریح) ثآلیل زبان ۔

Tactile papilla : (تشریح) ثآلیل مستا : مستے ۔

Papillar/ Papillary : (a) (طب) پھنسی دار : گومڑے یا پھنسی کا : (نباتیات) گومڑی دار ۔

Papillate(d) : (a) پھنسی دار یا گومڑے دار : گومڑی سے بھرا ہوا : پھنسی کی شکل کا ۔

Papilliferous : (a) حلیمہ دار : پھنسی دار : گومڑے کا ۔

Papilliform : (a) پھنسی کی شکل کا : پھنسی کی طرح کا ۔

Papillitis : (n) (طب) ورم حلمی : ورم قرص بصری :آنکھ کے اوپر ایك ورم : گومڑ چشم ۔

Papilloedima : (n) (طب) تہیج حلمی : تہیج قرص بصری ۔

Papilloma : (n) [L. ] (مرضیات) پھنسی پھوڑا۔

Papillomatous : (a) پھنسی پھوڑے کا یا اس سے متعلق : پھنسی پھوڑے کی صفت کا ۔

Papillon : (n) چھوٹی نسل کا کتّا جو محض شوقیہ پالا جاتا ھے اسے Toy-dog بھی کہتے ہیں ۔

Papillose : (a) پھنسی دار : (نباتیات) گومڑیاں دار ۔

Papillulate : (a) معمولی پھنسی سے گھرا ہوا ۔

Papillule : (n) [mod. L. 'papillula. '] چھوٹا گومڑا :معمولی پھنسی ۔

Papish : (a) حامیان پوپ کا : پوپ پرستی کا : کیتھولك مذہب کا ۔

Papish : (n) (۱) پوپ کے اقتدار کامل کا حامی: پوپ پرست : طرفدار رومن کیتھولك : رومن کیتھولك کا ممبر یا نمائندہ ۔ (۲)(توصیفی یا وصفی معنوں میں) پاپائی ۔

Papule : (n) [L. 'Papula.'] دیکھو Papula

Papulo - : (prefix) جزو ترکیبی بمعنی "مہاسے دار" "گومڑدار" ۔

Papulo-erythema : (n) مہاسے کے ساتھ جلد پر سرخ دھبے پڑ جانا ۔

Papulose : (a) [mod. L. 'papulosus.' ] (طب)گومڑی دار؛ مہاسے دار ؛ ثبور دار ۔

Papulous : (n) دیکھو Papulose

Papyraceous : (a) [L. 'papyrus.' ] (تاریخ طبیعی) کاغذی ؛ (کاغذ سا باریک) ؛ (نباتیات) کاغذی ؛نازک ۔

Papyrian/-ean : (a) [Late and med. L. papyrius. ' ] کاغذی ؛کاغذ بردی کا ؛کاغذ کی طرح کا؛ دریائی پودے کا بنا ہوا ۔

Papyrin/-ine : (n) [L. 'Papyrus- + -in. ] چرمی کاغذ ؛جھلّی (جو لکھنے کے کام آئے) ۔

Papyrine : (a) [L. 'papyrinus. ' ] کاغذی ؛ کاغذ کا بنا ہوا ؛ پیپرس کا بنا ہوا ۔

Papyro- : (prefix) سابقہ ، یونانی لفظ Papuros سے مشتق ہے جس کے معنی ہیں "کاغذ" ۔

Papyrograph : (n) کاغذ نقل گیر (جس میں Stencil کے ذریعہ کاغذات کی نقل کی جاتی ہے ) ۔

Papyrograph : (v) کاغذی نقل کرنا ؛ اسٹینسل کے ذریعہ کاغذات کی نقل کرنا ؛ کاغذی نقل گیر کے ذریعہ نقل کرنا ۔

Papyrographic : (a) کاغذی نقل گیر کا ؛ کاغذی نقل گیر کے ذریعہ طبع کیا ہوا ۔

Payrography : (n) کاغذی نقل گیری ؛ کاغذی طباعت (جس میں تصویروں کو کاغذ کے ذریعہ جست کی تختی پر منتقل کرتے ہیں ) ۔

Papyrological : (a) بردیات کا یا اس سے متعلق ؛ مخلوطہ بردی کا ۔

Papyrologist : (n) ماہر بردیات ۔

Papyrology : (n) بردیات ؛ مخلوط بردی کا علم ۔

Papyrus : (n) دیکھو Paper plant

Par : (n) [L. 'Par' ] (۱)برابری ؛ مساوات ؛ مساوی درجہ یا مرتبہ ۔ (۲) (تجارت ) زر مساوی ، کسی ملک کا سکہ جو دوسرے ملک کے مساوی ہو ؛ مساوات شرح کا ؛مساوی نرخ ؛ مساوات ؛مساوی اسٹاک ۔ (۳) (معاشیات) مساوی رقم ؛ صفت ؛ مقدار ؛ حالت وغیرہ ؛معمولی مقدار ، حالت یا درجہ ۔ (۴) (گولف) گولف کے کھیل میں ضربوں کی تعدادجو گول کے لئے لازمی ہے ۔

Above or below (under) par : اوسطاً ؛ معتدل ؛درمیانی ۔

Above par : مساوات سے اوپر ؛(معاشیات) فوق مساوات ؛ عام قیمت سے زیادہ ؛ قدر عرفی سے اوپر ۔

At par : مساوات میں ؛ عام قیمت میں ؛ قدر عرفی میں ۔

Below par : مساوات سے نیچے ؛ عام قیمت سے کم ؛ قدر عرفی سے کم ۔

On a par (with) : برابر ؛ مساوی ؛عام قیمت میں ؛ قدر عرفی میں ۔

Up on the par : دیکھو On a par

Up to par : برابر کے قریب ؛ مساوی ۔

Par : (n) (بول چال ) Paragraph کا مخفف ۔

Par : (prep.) [Fr. 'par.' ] جدید فرانسیسی میں محاورے کے طور پر استعمال ہوتا ہے جیسے Par example (مثال کے طور پر) Par forces (جبراً ؛ زبردستی سے ) ۔

Par- : (prefix) سابقہ بمعنی "بوسیلہ" ؛ "بواسطہ" ۔

Par : (n) Parr کا متبادل ۔

Par execellence : (adv) [L. 'Paraexecellentian' .] اعلیٰ طور پر ؛ افضل طور پر ؛ سب پر فائق ہوتے ہوئے ؛ قابل امتیاز طور پر ؛ سب سے بڑھ کر ؛ بدرجۂ اتم ۔

Par of exchange : (n) مساوات شرح مبادلہ ؛ مبادلہ مساوات ۔

Para : (n) [Turk 'Parah'. ] ایک چھوٹا ترکی سکہ (پینی کا 1/20 حصہ کے برابر ) ۔

Para /Parra /Parah : (n) [Hindi] شمالی ہند کا ایک ناپ (حجم کے لئے) ۔

Para : (n) برازیل کی ایک بندرگاہ کانام ؛ نیز توصیفی معنوں میں استعمال ہوتا ہے ۔

Para-: (prefix) سابقہ یونانی لفظ بمعنی "پر" ؛ "آگے" ماورا ؛ نیز جن الفاظ کے ساتھ لگتا ہے ان میں غلط ، بے قاعدہ یا ناجائز وغیرہ کے معنی پیدا کرتا ہے ۔

Para- : (prefix) سابقہ اطالوی لفظ parare کا امر ہے جس کے معنی ہیں کسی چیز سے بچانا ، پناہ دینا ۔

Para-hemophilia : (n) [NL. fr. para hemophilia . ] خون میں انجمادی عنصر کا اثر زائل ہو جانے پر خون کے بہنے کامیلان یاحالت ۔

Para-military : (n) نیم فوجی ۔

Para paper : (n) (کیمیا) چرمی کاغذ ۔

Para rubber : (n) (۱) منجمد دودھ کے رس سے حاصل کیا ہوا یا بنایا ہوا ایک قسم کا ربر ۔ (۲) آمیزن کے ساحلی علاقے میں اُگنے والا ایک درخت ۔

Parabanate : (n) ڈبا سا ترشے کا نمک ۔

Parabanic : (a) (کیمیا) ڈبا سا ترشے $CO_2(NHCO)$ (یورک ترشے پر ترشے کے عمل سے بنتا ہے)۔

Parabasal : (a) سوسنی قسم کی نباتیات میں زیریں حصے سے جڑا ہوا یا اس سے ملحق ۔

Parabasal : (n) زیریں پیندے والی ایک قسم کی سوسنی نباتیات۔

Parbasal body : (n) (حیوانیات) نیز قاعدی جسم ۔

Parabasis : (n) [Gr. 'parabasis.' ] خطابی ؛ یونانی طربیہ ڈرامے کا وہ حصہ جس میں شاعرحاضرین سے خطاب کرتا ہے ؛ قدیم یونانی طربیہ میں وہ گانا جو سامعین کو خطاب کرتے ہوئے کورس کی شکل میں گایا جاتا ہے اور جس کا تعلق ڈرامے کے عمل سے نہیں ہوتا ۔

Parabenzene : (n) (کیمیا) ہائیڈروکاربن کے ساتھ برابر مقدار میں ملایا ہوا بنزین جو ہلکے کوئلے کے تیل میں پایا جاتا ہے ۔

Parabiosis : (n) (حیوانیات) جُڑواں زیست ؛ مصنوعی سیامی توامیت ؛ (طب) تعلل عصب ۔

Parabiotic : (a) جُڑواں زیست کا یا اس سے متعلق ؛ مصنوعی سیامی توام کا ۔

Parabiotic twins : (n) (حیوانیات) مصنوعی سیامی توام۔

Parablast : (n) (جنین شناسی) ناقص انڈے کی مقوی زردی ۔

Parablastic : (a) ناقص انڈے کی مقوی زردی سے متعلق ۔

Parable : (n) [L. 'parabola'. ] (۱) تمثیل ؛ اخلاقی حکایت ؛ وہ حکایت جس میں کوئی اخلاقی یا روحانی حقیقت بیان کی جائے ۔ (۲) وہ قصہ جس میں تمثیل یا استعارے کے پیرائے میں کوئی بات بیان کی جائے ؛ مثالیہ ؛ مجازیہ ۔ (۳)(قدیم) معما ؛ پُر اسرار قول ۔ (۴) (بول چال) مثال یا توضیح ، تشریح ۔

To take up one's parable : تقریر شروع کرنا ؛ داستان شروع کرنا (شاذ)۔

Parablepsis/ Parablepsy : (n) (۱) نظر اندازی ۔ (۲) (طب) غلط بصارت ؛ کج نظری ۔

Parabola : (n) [mod. L. 'parabola'. ] (۱) (ہندسہ)قطع مکافی ؛ شلجمی (شکل) ؛ قطع مخروط منحنی ۔ (۲) اونچی ڈگری کی خط منحنی کی طرف کھینچا ہوا جو ایسے قطع مخروط سے مشابہ ہو جو نامحدود ہو؛ (طبیعیات) پیرا بولا ؛ مکحف ۔

Cubic or cubical parabola : تیسرے درجے کا قطع مخروط ۔

Double parabola : دوہرے مماس کے لئے نا محدود لکیر یا خط رکھنے والا قطع مخروط ۔

Parabola method : (n) (طبیعیات) پیرابولا طریقہ ؛ مکحف طریقہ ۔

Parabole : (n) [Gr. 'parabole .' ] (بلاغت) تشبیہ ؛ تمثیل ؛ کنایہ ؛ مجاز ؛ استعارہ ۔

Parabolic : (a) [Late L. 'parabolicus'.] (۱) تمثیلی ؛تشبیہی ؛ تمثیل کی صفت کا ؛ کنایتۃً ؛ مجازاً ۔ (۲)(ہندسہ) مکافی ؛ شلجمی ؛ قطع مخروط کی شکل کا ؛ (طبیعیات) پیرا بولی؛ مکحفی ۔

Parabolic : (n) مکافی ہندسہ ؛ شلجمی شکل یا ہیئت ۔

Parabolic arch : (n) (انجینیئرنگ) مکافی محراب ۔

Parabolic catenary : (n) (ریاضیات) مکافی زنجیرہ ۔

Parabolic dune : (n) (جغرافیہ ، ارضیات) ہلال نما ریت ٹیلہ ۔

Parabolic geometry : (n) مکافی اقلیدس ۔

Parabolic mirror : (n) (بصریات) مکافی آئینہ ۔

Parabolic motion : (n) (طبیعیات) مکافی حرکت ۔

Parabolic path : (n) (طبیعیات) مکافی راستہ ۔

Parabolic point : (n) (طبیعیات) مکافی نقطہ ۔

Parabolic reflector : (n) (بصریات) مکافی عکس انداز ۔

Parabolic spindle : (n) (دوہرے) معین کے چاروں طرف قطع مکافی کی قوسی گردش سے بنی ہوئی کوئی ایک شکل ۔

parabolic spiral : (n) (جغرافیہ ، ارضیات) مرغولہ نما قطع مخروطی : پیرا بولی مار پیچ ۔

Parabolic traces : (n) (جغرافیہ) مکافی نقوش ۔

Parabolical : (a) (۱) تمثیلی: مثالیہ : تشبیہی : تمثیل کا یا اس سے متعلق : مثالیہ کے رنگ کا ۔ (۲) مکافی کا : شلجمی کا : شلجمی نما ۔

Parabolically : (adv.) (۱) تمثیلی طور پر: تشبیہی انداز میں :مثالیہ کے طور پر : مثالیہ کے ذریعے ۔ (۲) شلجمی طور پر : مکافی طور پر ۔

Paraboliform : (a) شلجمی شکل کا : مکافی شکل مانند ۔

Parabolist : (n) (۱) تمثیل گو : مثال آور : اخلاقی حکایت بیان کرنے والا ۔

Parabolize : (v) [med. L. 'parabolizare.'] (۱)بصورت مثال بیان کرنا : تمثیل بیان کرنا : اخلاقی حکایت کہنا یا بیان کرنا ۔ (۲) شلجمی شکل میں بتانا ۔

Parabolizer : (n) (۱) تمثیل گو : اخلاقی حکایت بیان کرنے والا - (۲) شلجمی شکل بنا لینے والا ۔

Paraboloid : (n) (۱) (ریاضیات) مجسم شلجمی نما : شلجمی مجسم: مکافی مجسم ۔ (۲) مکافی مجسم دورانی : (طبیعیات) مکعف زاد ۔

Paraboloidal mirror : (n) (طبیعیات ) مکافی آئینہ ۔

Paraboloid of revolution : (n) (ہندسہ) مکافی مجسم دورانی : وہ شلجمی نما جو شکل اپنے محور پر گھوم کر بناتی ہے ۔

Parabranchia : (n) صدف نما ناعمہ کا معتدل عضو شامہ (ناک) جسے مچھلی اور دوسرے دریائی جانوروں کا گلپھڑا سمجھا جاتا ہے ۔

Parabranchial/ Parabranchiate : (a) صدف نما ناعمہ کا معتدل عضو شامہ کا یا اس سے متعلق ۔

Parabranchi : (n) (حیوانیات) ہوائی نلیاں ۔

Paracelsian : (n) [f. proper name Paracelsus + -ian.] سوئٹزر لینڈ کے فلسفی ، کیمیا گر اور حکیم فیلی پس اور یولس پیراسلیس کا پیرو ۔

Paracelsian : (a) پیراسلسس کی صفت کا یا اس سے متعلق ۔

Paracelsianism : (n) پیراسلس کا طبی اصول ۔

Paracelsist : (n) پیراسلس کے طبی اصول کا ماننے والا ۔

Paracentesis : (n) (جراحی) بزل : جسم کے کچھ خلا کی برمائی خاص کر سیال یا گیس نکالنے کے لئے ۔

Paracentral : (a) (حیاتیات) نز مرکزینہ : (تشریح) نز مرکزی ۔

Paracentral gyrus : (n) (تشریح) نیز مرکزی تزرید ۔

Paracentral vision : (n) (عضویات) نیز مرکزی بصارت ۔

Paracentric : (a) [mod. L .'paracentricus.'] (۱) (ریاضیات) متجاوز المرکز کا ۔ (۲) کنجی یا کنجی کے سوراخ کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔

Paracentric curve : (n) (ریاضیات) قوس متجاوزالمرکز ۔

Paracentric motion : (n) (ریاضیات) حرکت متجاوز المرکز ۔

Paracentrical : (a) متجاوزالمرکز کا ۔

Paracetamol : (n) (دواسازی) ایک سفید بلّوری سفوف جس میں دافع درد Analgesic اور دافع تپ(Antipyratic) معمولی طور پر بنایا جاتا ہے : اس سفوف سے تیار شدہ تکیہ : قرص وغیرہ ۔

Paracholia : (n) (طب) صفراویت ۔

Parachordal : (a) (جنین شناسی) (غضروفی ساخت کے نزدیک واقع) کرکری ہڈی کی دو تختیوں پراطلاق ہوتا ہے جو ابتدائی شکل کی کھوپڑی کی بنیاد کی تشکیل کرتی ہے ۔

Parachordal : (n) جنینی شکل میں کاسۂ سر کی نرم اور جھلی دار پینڈی ۔

Parachroma : (n) (طب) بیرنگی جلد ۔

Parachromatism : (n) (طب) رنگ کوری ۔

Parachronism : (n) : زمانی غلطی ؛ تاریخی غلطی (کسی واقعی کا زمانہ یا تاریخ غلط بتانا) ؛ (تاریخ) بُعد تاریخی ؛ تاریخی غلطی ۔

Parachrose : (a) (معدنیات) جو موسم کے ساتھ ساتھ اپنا رنگ بدلتا ہو ؛ رنگ بدل ۔

Parachute : (n) [Fr. 'parachute. ] (۱) پیرا شوٹ ؛ چھاتا ؛ محافظ چھتری (جس کی مدد سے انسان بلندی سے خصوصاً ہوائی جہاز سے کود کر بحفاظت زمین پر پہنچتا ہی) ۔ (۲) ہوا کے ذریعہ نیچے گرنے سے بچانے کی کوئی بھی مصنوعی یا قدرتی تدبیر ۔ (۳)(کان کنی) کانوں میں سر نگ کے ذریعہ سواری کے کھٹولے کو دھکچے سے گرنے سے بچانے والی کوئی تدبیر یا زمین میں پانی کی غرض سے بورنگ کرنے میں بورنگ چھڑ کو فوری گرنے سے روکنے والی ایک تدبیر ؛ (حیوانیات) بال چھتری ؛ چتر ۔

Parachute : (v) (۱) پیراشوٹ کے ذریعہ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ۔ (۲) پیراشوٹ کے طریقے سے یا پیراشوٹ کے ذریعہ نیچے اترنا ۔

Parachute : (a) پیراشوٹ کے ذریعہ گرایا ہوا ۔

Parachuted : (a) (حیوانیات) چتر دار ۔

Parachutism : (n) محافظ چھتری کی مدد سے کودنا ؛ ہوا کے دوش پر بحفاظت نیچے اترنے کے لئے کوئی قدرتی یا مصنوعی تدبیر یا عمل ۔

Parachutist : (n) پیراشوٹ کے ذریعہ زمین پر اترنے والا ؛ بحفاظت نیچے آنے کے لئے ایسی ہی کوئی تدبیر پر عمل کرنے والا ؛ محافظ چھتری کی مدد سے کودنے والا ۔ (ہوابازی) چتر باز ؛ چھاتا باز ۔

Paraclete : (n) [L. 'paracletus.'] (بائبل) فار قلیط (یہ روح القدس کا خطاب ہی) ؛ انجیل یوحنا باب ۱۴ آیات ۱۶ ، ۲۶ وغیرہ) ؛ (دینیات) شفیع ۔

Paracmastic : (a) بحران ، شدت یا تیزی سے گذرا ہوا ؛ غیر شدید ؛ دھیما ۔

Paracme : (n) [Gr. 'parakme'.] شباب یا بہار کے گذر جانے کے بعد کا دور یا وقفہ ؛ بخار کی شدت ختم ہو جانے کے بعد کا وقفہ ؛ (حیوانیات) ورائے اوج ؛ انحطاط ۔

Paracolpitis : (n) (طب) ورم بر محصل ۔

Paracorolla : (n) (نباتیات) تاج (گل) ۔

Paracusis : (n) (طب) تیزیٔ سماعت ؛ بے قاعدہ سماعت ۔

Paracyanogen : (n) (کیمیا) متوازی وزن کا بنا ہوا قلیل مقدار میں ایسا سایانوجن جسے پارے کے سائنائڈ سے نکال کر تیار کیا گیا ہو ؛ پیراسیانوجن؛ ہم ترکیب سیانوجن ۔

Paracyesis : (n) (طب) بدر رحمی حمل ۔

Paracyst : (n) (نباتیات) (بعض پھپھوندی میں) آلات تناسل کے جوڑوں میں سے ایک ۔

Parade : (n) [Fr. 'parade .'] (۱) نمائش ؛ اظہار ؛ نمود ۔(۲) پریڈ ؛ پریٹ ؛ فوجی قواعد ؛ مظاہرہ ۔(۳)قواعد کا میدان؛ پریٹ کامیدان ؛ قواعد گاہ ۔(۴) چوک ؛ خیابان ؛ سڑک ؛ (سڑکوں کے نام کا جزو ہوتا ہی) ۔ (۵) شاندار جلوس (خصوصاً امریکا میں) جو سیاسی مقاصد کے پیش نظر نکالا جاتا ہی ۔ (۶) پیدل چلنے والوں کا ہجوم ؛ مئر گشتیوں کی بھیڑ ؛ تفریح گاہ ؛ گرد شگاہ عمودی ۔ (۷) توڑ ؛ روک ۔

To make a parade of one's virtues : اپنے محاسن کی نمائش کرنا ۔

Parade : (v) (۱) فوج کو جمع کرنا یا گزارنا (معائنہ یا پریڈ وغیرہ کے لئے) ۔(۲) نمائش کرنا ؛ دکھاتے پھرنا ؛ عام مقامات پر ٹہلنا خاص کر دکھلاوے کے لئے ۔ (۳) مظاہرہ کرتے ہوئے گذرنا (سڑکوں سے) ۔ (۵) جلوس نکالنا؛ تزک و احتشام کے ساتھ جلوس میں نکلنا ؛ تزک و احتشام سے مظاہرہ کرنا ۔ (۵) کسی آدمی کو مظاہرے کے طور پر پریڈ کرانا یا ہراس کی توہین کے لئے گھمانا یا مظاہرہ کرنا ۔ (۶) کسی چیز کا مظاہرہ کرانا ؛ دھوم دھام سے پیش کرنا ۔

Parade-ground : (n) پریڈ گراؤنڈ ؛ پریڈ کا میدان ؛ وہ مقام جہاں فوج پریڈ کے لئے جمع ہو ۔

Parader : (n) پریڈ کرنے والا؛ نمائش کرنے والا؛جلوس نکالنے والا۔

Paradiastole : (n) [Gr. 'paradiastoli.'] (علم البدیع) وہ صفت

جس میں کسی نا پسندیدہ چیز کو ایسے اسلوب بیان کے ذریعہ پسندیدہ بنا دیا جاتا ھے جس میں صرف جزوی طور پر سچائی ھو۔

Paradiddle : (n) بنیادی صدا جو چوب نقارہ کے یکے بعد دیگرے ضرب لگانے سے پیدا ھوتی ھے ۔

Paradigm : (n) [Late L. 'pareadigma.'] (۱) مثال :نمونہ ؛ سانحہ ۔ (۲) نقشہ ؛ مثال خصوصاً اسم و فعل یا دوسرے اجزائے کلام کی گردان کی۔

Paradigma : (n) (فلسفہ ، نفسیات، تعمیرات) مثالی خاکہ ؛ مکمل مثال ۔

Paradigmatic : (a) گردان یا تصریف کے نقشے کا یا اس سے متعلق ۔

Paradiplomatic : (a) خالص فن سفارتی یا حکومتی تدبیر عملی سے الگ یا کسی مسودہ کی اصل عبارت کی شہادت سے متعلق ۔

Paradisaic/ -al : (a) [f.. 'Paradise.'] بہشتی ؛ فردوسی ؛ بہشت کا؛ بہشت جیسا ؛ جنّتی ؛ اہل بہشت ۔

Paradisaically : (adv.) جنتی کے طور پر؛ اہل بہشت کے انداز میں ۔

Paradisal : (a) [f. 'Paradise'.] دیکھو Paradisaic

Paradise : (n) [Fr. 'paradis.'] (۱) جنت عدن ؛ باغ عدن ؛ نیز جنت ارضی بھی کہا جاتا ھے (جنت سماوی سے فرق کرنے کے لئے ) ۔ (۲) فردوس ؛ جنت ؛ بہشت؛ باغ ارم ؛ باغ رضوان ؛ متقیوں اور پارساؤں کے رہنے کی جگہ ۔ (۳) روحانی مسرت یا سعادت ؛ وہ جگہ جہاں روحانی مسرت حاصل ھو ؛ جنت کے مشابہ مقام۔ (۵) ایک مشرقی پارک یا تفریح گاہ خاص کر جنگلی جانوروں کے پیچھا کرنے کا احاطہ ۔ (٦) انگریزی پارک جس میں غیر ملکی جانور رکھے جائیں ۔ (۷) (عامیانہ) تھیٹر کی گیلری جہاں کم قیمت کی نشستیں ھوتی ہیں۔(۸) فضائے کلیسا؛ محو طۂ صومعہ ۔

Apples of paradise : کیلے کا پھل ؛ موز کا پھل ۔

Bird of paradise : طیر فردوس ؛ طاؤس؛ مور ؛ مرغان بہشتی ؛ نیو گنی کا طاؤس۔

Earthly paradise : باغ عدن؛جنت عدن ؛جنت ارضی ۔

Fool's paradise : بہشت بیوقوف ؛ جنت الحمقا ؛بیوقوفوں کی جنت۔

Grains of paradise : جنت کے دانے۔

Paradise : (v) جنت بنانا ؛ بہشت بنانا ؛ نہایت خوبصورت بنانا۔

Paradise apple : (n) (۱) سیب کی ایک قسم ۔ (۲) ممنوعہ پھل ۔

Paradise bird : (n) مرغ بہشت ۔

Paradise fish : (n) (۱) ملیٹ کی نوع کی مچھلی؛ ایک قسم کی سمندری مچھلی ۔ (۲) مشرقی ہندوستان کی ایک چمکدار خوش نما رنگین مچھلی جسے کبھی کبھی پنگھر یا مچھلی گھر میں رکھا جاتا ھے۔

Paradise flycatcher : (n) ایک قسم کی چڑیا۔

Paradise stock : (n) آہستہ بڑھنے والا سخت سیب کا درخت ۔

Paradiseidae : (n) (حیوانیات) طاؤس نیوگنی ؛ طیور فردوس ؛ فردوساں۔

Paradisiac : (a) [L. 'paradisacus.'] جنتی ؛ بہشتی ؛ بہشت کا یا اس سے متعلق ؛ بہشت جیسا ؛ فردوس نما ؛ نہایت متبرک ؛ اطمینان بخش خوبصورت ؛ ملکوتی ؛ آسمانی ۔

Paradisiacal : (a) دیکھو Paradisiac

Paradisial : (a) دیکھو Paradisiac

Paradisian : (a) دیکھو Paradisial

Paradisic : (a) دیکھو Paradisial

Paradisical : (a) دیکھو Paradisic

Parado : (n) [Fr. ] (۱) نمائش ؛ دکھاوا ۔(۲) خود نمائی ؛ لاف زنی ؛ خود فروشی ۔

Parados :(n) [Fr. ] قلعے کا پُشتہ ؛ خندق کا پشتہ ۔

Paradox : (n) [Late L. 'paradoxum.'] (۱) الٹی بات ؛ وہ بات جو کسی مسلمہ خیال کے خلاف ھو ۔ (۲) بیان جو بظاہر مہمل معلوم ھو لیکن در حقیقت صحیح ھو ۔ (۳)(بظاہر) مہمل بات ؛ قول متناقص ؛ قول محال ۔ (۴) وہ شخص یا چیز جس کا وجود عام خیال کے مطابق نا ممکن ھو ؛ محال مجسم ؛ (طبیعیات) معجزہ ؛ خرق عادت مظہر ؛ (نفسیات) متناقضہ ۔ (۵) (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) قول متضاد ۔

نقیض گو ۔

Paradromic : (a) شانہ بشانہ دوڑنے والا : ایك ساتھ دوڑنے والا ۔

Paradromic winding : (n) ایك ساتھ مل کر چکر کھانا ۔

Paraenesis/ Paren : (n) [Late L. ] مشورہ : نصیحت :وعظ : پند : موعظت : تنبیہ آمیزبات : جوش دلانے والی مضمون نگاری یا تحریر ۔

Paraenetic / -al : (a) واعظانہ : تنبیہ آمیز : جوش دلانے والی: مشورت آمیز : نصیحت آمیز : صلاح سے متعلق ۔

Paraesthesia : (n) (مرضیات) لمس کاذب :غیر طبیعی مس : (نفسیات) لمسی واہیت :(فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات )غیر طبعی احساس ۔

Paraffin /-ine : (n) [G. 'paraffin.'] (۱) پیرافن(ایك بے رنگ اور بے بو کی چکنی چیز جو پٹرول وغیرہ کو صاف کر کے بنائی جاتی ھے ($C_n H_{2n+2}$)جس کا ریشنیخ (Reohbad) نے ۱۸۲۰ء میں سراغ لگایا تھا اور جس کا استعمال موم بتی یا الیکٹرك انسولیٹر بنانے میں ھوتا ھے: (کیمیا) موم معدنی : پیرافن ۔ (۲) پیرافینی تیل کا مخفف ۔ (۳) (کیمیا) ایك قسم کے کیمیائی اجزاء ($CnH2n+2$) جس میں میتھین ، ایتھین ، پروپین ، کوائین وغیرہ پائے جاتے ہیں جو ہلکی سی حرارت پہنچانے پر گیس میں تبدیل ھو جاتے ہیں ۔

Paraffin : (v) پیرافن استعمال کرنا : پیرافین ڈالنا : پیرافن سے لبریز کر دینا یا بھر دینا : پیرافین داخل کرنا ۔

Paraffin candle : (n) پیرافینی موم بتی ۔

Paraffin lamp : (n) پیرافینی بتی (لیمپ) ۔

Paraffin oil : (n) (کیمیا) پیرافینی تیل : مٹی کا تیل : پیرافینی پٹرولیم ۔

Paraffine paper : (n) پیرافینی کاغذ ۔

Paraffin series : (n) (کیمیا) پیرافینی سلسلہ(مرکبات)۔

Paraffin wax : (n) (کیمیا) موم معدنی : پیرافینی موم ۔

Paraganglia : (n) بر عقود : زائد عقود ۔

Paragaster : (n) (حیوانیات) مرکزی یا گیس بھرا جوف ۔

Hydrostatic paradox : دیکھو Hydrostatic

Paradox cold point : (n) (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) تضادی نقطۂ برودت ۔

Paradox of asceticism : (n) (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات ) تضاد رُہبانیت ۔

Paradox of hedonism : (n) (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات)تضاد لذیت ۔

Paradoxal : (a) (۱) متناقضانہ : قول محال کی صفت کا : قول متناقض ظاہر کرتا ھوا ۔ (۲) (طبیعیات) خارق عادت : (نفسیات) متناقضانہ : لغو ۔ (۳) قول متناقض کا شائق یااس کا عادی ۔(۴)(مظہر قدرت یا حالات وغیرہ کا) ظاہری قوانین کے خلاف ۔

Paradoxer/ Paradoxist : (n) محال یا متناقض بات کرنے والا : مہمل بات کرنے والا : قول متناقض کا مجوز : قول محال کا پیش کنندہ ۔

Paradoxical : (a) (۱) دیکھو Paradoxal

Paradoxical bone : (n) (حیوانیات) ڈمبلی ہڈی ۔

Paradoxical cold : (n) (عضویات) خارق عادت سردی ۔

Paradoxical warmth : (n) خارق عادت گرمی ۔

Paradoxicality : (n) تناقض : متناقض ھونا ۔

Paradoxically : (adv.) متناقض طور پر : متناقضانہ انداز میں ۔

Paradoxicalness : (n) متناضیت : قول محال ۔

Paradoxidian :(a) (معدومیات) ایك قسم کے معدوم جانور کا یا اس سے متعلق جو متوسط کیمبری دور میں پایا جاتا تھا ۔

Paradoxology : (n) لغویات : متناقضانہ خیالات کا علم یا اس طرح اظہار خیالات کا طریقہ : مبحث تناقض گوئی ۔

Paradoxure : (n) [mod. L. 'paradoxurinea.' ] ایك جانور جس کی بڑی لمبی خمدار دم ھوتی ھے : (حیوانیات)زباد ہندی : کھجور بلاؤ ۔

Paradoxurine : (a & n) [mod . L. 'paradoxurinae.' ] کھجو ربلاؤ قسم کے جانور سے متعلق ۔

Paradoxy : (a) متناقضانہ صفت : تناقض : مغائرت : ضد و

**Paragastric : (a)** (۱)(حیوانیات) نیز معدنی ۔ (۲)مرکزی یا گیس بھری جوف سے متعلق ۔

**Paragenesic : (a)** مخلوط نسلی کا یا اس کی صفت ۔

**Paragenesis : (n)** (۱)(حیوانیات)دو نسلا پن :مخلوط نسلی : اختلاط۔ (۲) دو نسلا پن جس میں بہہ جزوی طور پر جرثومۂ حیاتی سے محروم ہو جاتا ہے۔ (۲) دوبارہ پیدا کرنے کی ایک انوکھی طریقہ کا نام ۔ (۳) (کان) معدنی شے کی ملاوٹ : معدنیات کی ایک دوسرے سے جڑی ہوئی ایسی ساخت جس کی ایک شفاف پرت دوسرے سے مل جاتی ہے اور سب مل کر ایک بڑی بلور نما چٹان معلوم ہوتی ہے : اس قسم کی بنی ہوئی جیسے گریفائٹ یا سنگ مرمر۔

**Paragenetic : (a)** (۱) مخلوط نسلی کا یا اختلاط کے ذریعہ اختراع کیا ہوا۔ (۲) (کان کنی ) ایک دوسرے کے متعلق یا جڑواں سے پیدا ہونا :جڑواں: توام (بلور نما پتھر) ۔

**Paragenic : (a)** اختلاطی : مخلوط نسلی کا۔

**Parageusia : (n)** (طب) سوء ذائقہ : (نفسیات) غیر طبیعی ذائقہ : (نفسیات) ذوقی واہیت ۔

**Parageusis :** دیکھو Parageusia

**Paraglobulin : (n)** (کیمیا) خون میں پایا جانے والا مادہ گلوبلولین کی ایک خاص شکل کو پہچاننے کے لئے دیا گیا ایک نام ۔

**Paraglossa : (n)** (حیوانیات) زائدۂ زبانک ۔

**Paraglossal / Paraglossate : (a)** زائد زبانکی۔

**Paragnatha : (n)** فکّین ورا۔

**Paragnathous : (a)** (طیورات) برابر فکّہ : برابر لمبائی کے (چونچ کے اوپر نیچے کا حصہ ) جبڑے کا۔

**Paragnosis : (n)** (نفسیات) سوء ادراک : غلط ادراک۔

**Paragoge : (n)** [Late L. 'paragoge.'] (قواعد) کسی لفظ میں حرف یا بول کا اضافہ : از دیاد حرفی :حرف یا ہجائی الحاقی ۔

**Paragogic/-al : (a)** از دیادی : حرف الحاقی : ہجائی اضافی ۔

**Paragon : (n)** [It. 'paragone (also parangone).'] (۱) تفوق و برتری کا اعلیٰ نمونہ : معیار کمال :کامل نمونہ (کسی شخص یا چیز کا)۔ (۲) مجموعۂ کمالات:تمام خوبیوں کا مجموعہ : خیر مجسم : مجسم اخلاق وغیرہ ۔ (۳) (کان کنی) الماس کامل : مکمل ہیرا : اب سو قیراط مکمل ہیرا کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۴) نظیر : کامل نمونہ ۔ (۵) (طباعت) تقریباً بیس پوائنٹ کے ٹائپ حروف کا ایک پرانا سائز۔

**Paragon : (a)** معیار کمال سے بڑھا ہوا : خیر مجسم سے بڑھا ہوا ۔

**Paragon : (v)** (۱) قریب قریب رکھنا : دو چیزوں میں مشابہت یا مماثلت دکھانا : مقابلہ کرنا : تشبیہ دینا ۔ (۲) برابر کرنا : مقابلہ کرنا : موازنہ کرنا (شعرمیں) ۔

**Paragonite : (n)** (کان کنی) ایک قسم کا آبدار جس میں سوڈیم پایا جاتا ہے جو پوٹاش اور ابر قوں سے مختلف ہوتا ہے ۔

**Paragonite-schist : (n)** ایک قسم کا ورق دار جس میں پیراگونائٹ Muscovite کی شکل اختیارکر لیتا ہے ۔

**Paragonitic : (a)** اس قسم کی ابرق کا۔

**Paragram : (n)** صنعت لفظی: ایک قسم کا لفظی کھیل ۔

**Paragrammatist : (n)** صنعت لفظی بنانے والا: لفظی کھیل کھیلنے والا۔

**Paragraph : (n)** [med. L. 'paragraphus.' -um.] (۱) پیرا :عبارت کا ایک ٹکڑا : قلم بند : فقرہ ۔ (۲) پیرا گراف کا نشان (P) اب عموماً حوالہ دینے میں کام آتا ہے ۔ (۳) (اخبار) علاحدہ خبر وغیرہ جس کا کوئی عنوان نہ ہو : بے عنوان کی خبر یا نوٹ :پیراگراف: خبر کا ایک جزو۔ (۴) حاشیے کا نوٹ یا فٹ نوٹ۔ (۵) قانون کا ممیز مضمون ۔ (۶) نیز توصیفی معنوں میں۔

**Paragraph : (v)** (۱) ایل پیرا میں اشارہ کرنا یا بیان کرنا : پیرا لکھنا۔ (۲) کسی شخص یا چیز کے متعلق اخبار میں پیرا گراف لکھنا ۔

**Paragrapher : (n)** پیراگراف لکھنے والا :بے عنوان کی مختصر خبریں لکھنے والا ۔

**Paragraphia : (n)** (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) اختلال تحریر : (مرضیات) غلط نویسی ۔

**Paragraphic/-al : (a)** پیراگراف کا : پیرا کا ۔

**Paragraphically : (adv.)** پیرا یا پیرا گرافوں کے لحاظ سے ۔

**Paragraphist : (n)** دیکھو Paragrapher

Paragraphy : (n) پیرا گراف لکھنا : بے عنوان کی مختصر خبریں لکھنا ۔

Paragrass : (n) برازیلی گھوڑے اور چوپائے کی گھاس : ذرۂ حمراء (Panicum barbinode) اب جنوبی امریکا میں کاشت کی جاتی ھے ۔

Paraguay : (n) پیرا گوے کی چائے : چائے کی قسم کی پتی ۔

Paraguay-tea : (n) پیرا گوے کی چائے ۔

Paraguayan : (n) پیرا گوے کا باشندہ ۔

Paraguayan : (a) پیرا گوے سے متعلق ۔

Paragula : (n) (حیوانیات) ورائے گلو ۔

Paraheliotropic : (a) (نباتیات) نور میلانہ ۔

Paraheliotropism : (n) (نباتیات) نور میلان : پودوں کا یہ میلان کہ روشنی کے متوازی اپنی پتے پھیردیتے ہیں : متوازی شمس رخی : شمس گریزی ۔

Parahepatic . (a) (تشریح) نیز جگر: جگر سے متعلق؛ جگر سے ملا ہوا ۔

Parahormone / Para-harmonic : (n) زائد ہارمون :ایک ایسا مادہ جو بطور ہارمون کام کرتا ہو لیکن جس کی اپنی کوئی مخصوص ہیئت نہ ہو (جیسے کاربن ڈائی آکسائڈ کا اثر دماغ میں تنفسی مرکز پر ہوتا ھے) ۔

Parahydrogen : (n) (کیمیا) پیرا ہائیڈروجن ۔

Paraiyan : (n) [Tamil 'paraiyan.'] (۱) پار یا ذات کا کوئی فرد ۔ (۲) دروازی مزدور طبقہ ۔

Parakeet/ Paroquet : (n) [OFr. 'paroquet.'] (۱) توتا کی قسم کا ایك پرندہ : لمبی دم کا ٹوئیاں : دُرہ : ایك قسم کا چھوٹا توتا جس کی لمبی دم ہوتی ھے : لم دما توتا : دم دار توتا ۔ (۲) تلمیحاً : کنا تیاً آدمی کے لئے مستعمل (پرندوں کے چہچہانے کے طور پر یا شادمانی کے لئے) ۔

Parakelia /-kilya / -keelia : (n) [ Native name ] آسٹریلیا کی ایك گھاس جو جانوروں کی غذا کے طور پر کام آتی ھے ۔

Parakinesis / Parakinesia : (n) [L.] لمسی رفع : لمسی ارتفاع : موٹر میں خرابی کے باعث اس کی عجیب و غریب اور غیر معمولی حرکتیں ۔

Parakinetic : (a) ایسی عجیب و غریب و غیر معمولی حرکت سے متعلق ۔

Parakite : (n) (۱) محافظ پتنگ (ایك قسم کا پتنگ جو محافظ چھتری Parachute کا کام دیتا ھے ) ۔ (۲) بے دمچی کا پتنگ جوسائنس کے تجربات میں کام آتا ھے ۔

Paralactic acid : (n) (کیمیا) دودھ کی تیزاب کی ہم ترکیب تبدیلی : دودھ کے تیزاب کے دو عناصر میں سے ایك ۔

Paralalia : (n) [L.] حروف کے رد و بدل یا آواز کی گڑ بڑ کے باعث تقریر میں بے ترتیبی یا ابتری : (طب) فتور نطق : تتلاہٹ ۔

Paraldehyde : (n) (کیمیا) ایك قسم کا الڈی ہائڈ جسے مخدر کے لئے یا بے خوابی کے مرض میں علاج کے طور پر استعمال کیا جاتا ھے ۔

Paralexia : (n) الفاظ کی تبدیلی ، ترتیب یا الٹ پھیر کی وجہ سے پڑھنے کی صلاحیت میں دشواری جو عموماً دماغی چوٹ کے سبب پیش آتی ھے ۔ (طب) غلط خواندگی : فتور قرأت : (فلسفیات، نفسیات ، تعلیمات) اختلال خواندگی ۔

Paralexic : (a) فتور قرأت سے متعلق : اختلال خواندگی سے متعلق ۔

Paralgesia : (n) درہم و برہم یا غیر معمولی احساس ۔

Paralgesic : (a) ایسی احساس سے متعلق۔

Paralimnetic : (a) کسی ایسی جھیل کے ساحلی علاقہ سے متعلق جو کنارے سے لے کر جھاڑیوں اور درختوں کے گھنے حصہ تك پھیلا ہوا ہوتا ھے ۔

Paralimnion : (n) [L.] کسی جھیل کا ساحلی علاقہ جو کنارے سے لے کر جھاڑیوں اور درختوں کے گھنے حصہ تك پھیلا ہوا ہوتا ھے ۔

Paralinguistics : (n) ان اشارات کا مطالعہ جو زبانی ابلاغ کے ساتھ ہوتے ہیں ۔

Paralipomena / Paralipomenon /-leip-: (n) [L. 'paralipomen] تین میں سے کسی چیز کو چھوڑنا اور ضمیمہ میں شامل کرنا ۔

Paralipsis / -leipsis : (n) [late L. 'paralipsis.'] ترك تلکیدی: تاکید بالترك : کسی چیز کے بیان کو ترك کرنے کا وعدہ کرکے اسے اور نمایاں کر دینا؛ (علم البدیع) تجاہل عارفانہ؛ افہام ضمنی ۔

**Parallactic : (a)** (فلکیات) اختلاف منظری : اختلاف منظر کا یا اس سے متعلق ۔

**Parallactic angle : (n)** (فلکیات) زاویۂ اختلاف منظر ۔

**Parallax : (n) [mod. L. 'parallaxis.']** (طبیعیات ، فلکیات) اختلاف منظر : مقام نظر یا نقطۂ نظر بدلنے سے ۔(۱)کسی چیز کا اپنی جگہ سے ہٹتی ہوئی نظر آنا۔(۲)اختلاف منظرکا زاویہ ۔ (۳) نیز مجازاً ؛ (طبیعیات) منظری اختلاف ۔

**Absolute parallax :** (طبیعیات) مطلق منظری اختلاف ۔

**Annual parallax :** (فلکیات) سالانہ اختلاف منظر ؛ (طبیعیات) سالانہ منظری اختلاف ۔

**Diurnal parallax :** (فلکیات) یومیہ اختلاف منظر ۔

**Dynamical parallax :** (فلکیات)حرکی منظری اختلاف۔

**Geocentric parallax :** (فلکیات) ارضی مرکزی اختلاف منظر ۔

**Helicentric parallax :** (فلکیات)شمس المرکزی اختلاف منظر ۔

**Horizontal parallax :** (فلکیات) افقی اختلاف منظر۔

**Optical parallax :** (فلکیات) بصری اختلاف منظر۔

**Solar parallax :** (فلکیات) شمسی اختلاف منظر ۔

**Stellar parallax : (n)** کوکبی اختلاف منظر ۔

**Parallel : (a) [L. 'parallelus.']** (۱) متوازی ۔ (۲) مشابہ ؛مماثل ۔ (۳) خط متوازی ۔ (۴) ایک ہی ذہن ؛ مقصد یا لائحۂ عمل کا : ایک دوسرے سے ملتا ہوا ؛ہم آہنگ ۔ (۵) ایک ہی وقت کا ؛ ایک ہی زمانی کا ۔ (۶) (موسیقی) متوازی حرکت ؛ مسلسل آواز ؛ ایک ہی طرح کی ۔

**Parallel : (n)** (۱) خط متوازی ؛ متوازی لکیر ۔ (۲) (ارضیات) نظیر ؛ مثلی : خط عرض البلد ؛ خط طول بلد ؛ مدار یومیہ ؛ مدار روزانہ ۔ (۳) متوازی خندق ؛ ایسی خندق جو کسی مورچے وغیرہ کے متوازی ہو ؛ جس پر حملہ کرنا مقصود ہے ؛ (ہندسہ) متوازی خط ۔(۴) (طباعت) حوالہ جاتی نشان جو دو متوازی سمت الراس لائنوں پر مشتمل ہو۔(۵)مثل؛ نظیر : وہ شخص یا چیز جو ہو بہو کسی قدر شخص یا چیز سے مشابہ ہو ۔ (۶) مترادف ؛ مراعات النظیر ؛ مشابہت ؛ مطابقت ؛ مماثلت ؛ متوازیت ۔ (۷) متوازی موقع یا جگہ ۔ (۸) مقابلہ؛ مقالیسہ؛ موازنہ ۔

**In parallel :** (برقیات) ہم توازی ؛ایک ہی پوائنٹ کو چھونے والی دو یا دو سے زیادہ سرکٹ کی تاروں کے بارے میں کہا جاتا ہے ۔

**To draw a parallel between two things :** دو چیزوں کا مقابلہ کرنا ۔

**Parallel : (v)** (۱) (ایک چیز کو) دوسرے کے مقابلے میں رکھنا ( With , To کے ساتھ ) یا دو یا زیادہ چیزوں کا) ذہنی طور پر پہلو بہ پہلو ہونا اس طرح کہ دونوں برابر ہوں ۔ (۲) دو چیزوں میں مشابہت یا مماثلت دکھانا ؛ مقابلہ کرنا ؛ تشبیہ دینا ؛ مماثل کرنا ؛ مقابل کرنا ؛ مطابقت کرنا ۔ (۳) موافق ہونا ؛ مثل یا نظیر ڈھونڈھنا یا پیش کرنا ؛ مقابلے میں پیش کرنا ۔ (۴) متوازی ہونا ؛ مثل یا نظیر ہونا ؛ مد مقابل ہونا ؛ برابر ہونا ۔

**Parallel bars : (n)** کسرت میں استعمال ہونے والی ۳ سے چھ ۶ فٹ کے درمیان کھمبوں میں لگی ہوئی دو متوازی چھڑ ؛ گھوڑی (جس پر ورزش کرتی ہیں ) ۔

**Parallel beam : (n)** (طبیعیات ) متوازی شعاع ۔

**Parallel circuit/ - connection : (n)** (برقیات) ایک ہی طرح کے دو پوائنٹس کو جوڑنے والے سرکٹ کے لئے استعمال ہونے والی اصطلاح جو کہ دوسرے سرکٹ سے جوڑے جانے والے پوائنٹس کے لئے بھی استعمال ہوتی ہے ؛ متوازی سرکٹ ۔

**Parallel cleavage : (n)** (طبیعیات) متوازی تصفیہ ۔

**Parallel connection : (n)** (طبیعیات) متوازی جوڑ ۔

**Parallel cousin : (n)** ایسے دو بھائیوں میں سے ایک جو دو سگے بھائیوں یا بہنوں کی اولاد ہوں ؛ دو برادر زادہ یا دو خواہر زادہ ؛ چچا زاد یا خالہ زاد بھائی ۔

**Parallel curves : (n)** (طبیعیات) متوازی خطوط منحنی ۔

**Parallel dash : (n)** دو متوازی خطوط (=) جو بعض اوقات مطبوعہ چیزوں میں صفحہ یا کالم کی تقسیم یا اس کا فرق ظاہر کرنے کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں ۔

**Parallel-epiped : (n)** [Gr. 'parallelepipeson.'] (ہندسہ) مجسم متوازی السطوح ؛ حجم متوازی السطوح ۔

**Parallel-epipedal : (a)** مجسم متوازی السطوح کا ۔

**Parallel fault : (n)** (جغرافیہ ، ارضیات) متوازی رخنہ ۔

**Parallel faulting : (n)** (جغرافیہ ، ارضیات) متوازی رخنگی ۔

**Parallel fold : (n)** (جغرافیہ ، ارضیات) متوازی چین ۔

**Parallel-forces : (n)** (میکانیات) قواعہ متوازی ؛ متوازی قوتیں ؛ (طبیعیات) متوازی قوت ۔

**Parallel light : (n)** (طبیعیات) متوازی روشنی ۔

**Parallel lines : (n)** (ریاضی) متوازی خطوط ۔

**Parallel motion : (n)** (۱) کسی چیز کی حرکت جو ہمیشہ متوازی اور مماثل ہو (ایک ہی سمت میں)۔ (۲)(میکانیات) راست گیر حرکت ۔

**Parallel nerved : (n)** (۱) (حیوانیات) متوازی الاعصاب ۔ (۲) (نباتیات) متوازی العروق ؛ متوازی رگہ۔

**Parallel of altitude : (n)** خط طول بلد ۔

**Parallel of forces : (n)** خط متوازی قوتوں کا ۔

**Parallel of latitude : (n)** خط عرض بلد ۔

**Parallel perspective : (n)** متوازی ظاہری تناسب ۔

**Parallel plate : (n)** متوازی پلیٹ ۔

**Parallel rod : (n)** حلقہ سلاخ ؛ وہ روڈ (سلاخ) جو ریل کے انجن کے ایک ہی طرف واقع دھری کو ملانے والا ۔

**Parallel rule / -rulers : (n)** متوازی سطر ؛ متوازی خط کش ؛ متوازی رول ۔

**Parallel sphere : (n)** (فلکیات) کرۂ متواز یہ ۔

**Parallel tests : (n)** (شماریات) متوازی جانچیں ۔

**Parallel veined : (a)** (فلکیات) متوازی رگہ ۔

**Parallelism : (n)** (۱) تواز ؛ متوازیت ؛مماثلت ؛ مشابہت ؛ متوازی ہونا۔ (۲) متوازی ہونے کی صفت ۔ (۳) متوازی حالت ؛ متوازی مقام یا جگہ(خاص کر جمع میں)۔ (۴) (نفسیات) تواز مادہ روح (نباتیات) مماثل ارتقاء ؛ موازات ؛ (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) متوازیت (جغرافیہ) توازیت ۔

**Departmental parallelism :** (فلسفہ ، نفسیات،تعلیمات) شعبہ جاتی متوازیت ۔

**Psychoneural parallelism :** (فلسفہ ، نفسیات،تعلیمات) نفسی ، عصبی متوازیت ۔

**Psychophysical parellelism :** (فلسفہ، نفسیات،تعلیمات) نفسی ، طبعی متوازیت ۔

**Parallelist : (n)** (نفسیات) قائل تواز مادہ دروح۔

**Parallelization : (v)** ترادف ؛ مشابہت۔

**Parallelize : (v)** متوازی بنانا ؛ مشابہ کرنا۔

**Parallelogram : (n)** [Late L. 'parallelogrammum.'] (۱) متوازی الاضلاع ؛ شکل متوازی الاضلاع (مربع و مستطیل) ۔ (۲) اس شکل کی کوئی چیز مثلاً عمارت کی بلاک ، زمین کی جگہ (اسکوائر)؛ اینٹ؛ کارڈ وغیرہ (ریاضی) متوازی الاضلاع ۔

**Parallelogram of acceleration : (a)** (طبیعیات)شرح رفتار کامتوازی الاضلاع ۔

**Parallelogram of force : (n)** (طبیعیات) قوتوں کا متوازی الاضلاع ۔

**Parallelogram of velocities : (n)** (طبیعیات) سمتی رفتاروں کا متوازی الاضلاع ۔

**Parallelogramic /-al/-mmatic: (a)** متوازی الاضلاع کایا اس کے متعلق؛ متوازی الاضلاع کی شکل کا؛ متوازی الاضلاعی ۔

**Parallelopiped : (n)** (طبیعیات) متوازی شش پہلو ؛ (ہندسہ) متوازی السطوح (مجسم) ۔

**Oblique paralleopiped :** (طبیعیات) ترچھا متوازی شش پہلو۔

**Rectangular parallelopiped :** (طبیعیات)مستطیلی متوازی شش پہلو۔

**Right parallelopiped :** (طبیعیات)قائمی متوازی شش پہلو۔

Parallelopiped of acceleration : (n) شرح رفتار کا متوازی شش پہلو۔

Parallelopiped of forces : (n) قوتوں کا متوازی شش پہلو۔

Parallels : (n) (فلکیات ، برقیات) متوازیات۔

Parallels of declination : (n) متوازی عرض سماوی : متوازی انحراف : متوازی جھکاؤ : متوازیات میل :مدارات میل۔

Parallely : (adv.) متوازیاً : متوازی کے طور پر : بطور متوازی۔

Paralogia : (n) [L. ] (نفسیات) عُسربیان :(طب) اختلال استدلال۔

Paralogical : (a) غیر منطقی : غلط قیاس والا : غیر متوقع۔

Paralogism : (n) [Late L. 'paralogismus.'] (۱) غیرمنطقی استدلال (خصوصاً جس کا احساس استدلال کرنے والے کو نہ ہو) غلط قیاس منطقی : ایسا قیاس جس میں صغریٰ اور کبریٰ کے درمیان صحیح حد اوسط نہ ہو :غلط قیاس :غلط منطق :غلط استدلال : (فلسفہ ، نفسیات، تعلیمات) قیاس فاسد۔ (۲) مغالطہ۔

Paralogist : (n) غلط استدلال کرنے والا : غلط قیاس کرنے والا : مغالطہ کار۔

Paralogistic : (a) مغالطہ دہ : مغالطہ آمیز : غلط قیاس پرمبنی۔

Paralogize : (v) [med. L.'paralogizare.'] استدلال میں غلطی کرنا : ناقص دلیل پیش کرنا : مغالطہ کھانا : صغریٰ کے خلاف استنتاج کرنا۔

Paralysation : (n) (۱) شل ہو جانا یا کردینا : فالج یا لقوے کا اثر۔ (۲) بیکار : بے دست و پا :بے بس کر دینا یا ہو جانا۔

Paralyse / -ze : (v) [Fr. 'paralyser.'] (۱) شل کر دینا : فالج کا اثر ہونا : فالج زدہ کرنا : مفلوج کرنا : لقوہ مار جانا (جسم کے کسی حصہ کو)۔ (۲) (استعارۃً) بیکار کر دینا : بے دست و پا کر دینا : نکما کر دینا : حرکت عمل کوختم کر دینا : بے بس کر دینا : معذور کر دینا۔

Paralysed : (a) (طب) مفلوج : مشلول : معذور : بیکار۔

Paralysing : (n) فالج زدہ : لقوے کا ہونا : بیکار کر دینا یا ہونا۔

Paralysis : (n) [L. ] (۱) شل : خفیف فالج : فلج : رعشہ : لقوہ : لرزہ : جسم کے کسی حصّے کا شل ہو جانا : ایک قسم کی بیماری جو اعصاب کی حرکت کی خرابی کی وجہ سے ہوجاتی ہے۔ (۲) (استعارۃً) مردنی سی : بے بسی کی حالت : معذوری کی حالت :اپاہج کی سی حالت : ناتوانی: عجز : بے حالی۔

Bell's paralysis : دیکھو Bell's palsy

Facial paralysis : (طب) لقوہ : چہرہ کا فالج۔

General paralysis (of the insane) : فالج الدماغ : ایک قسم کی بیماری جو دماغی توازن خراب ہونے کی وجہ سے ہوتی ہے۔

Infantile paralysis : (طب) فالجُ الاطفال۔

Local paralysis : (طب) اِسترخا۔

Paralysis agitans : (n) (طب) رعشہ (مع فالج)۔

Paralytic : (a) [L. 'paralyticus.'] (۱) مشلول :معلوج : فالج زدہ : لقوہ زدہ : لنجا۔ (۲) بے دست و پا : اپاہج : معذور : نکما : بے اثر۔ (۳) فالج یا شل کی صفت کا یا اس جیسا۔

Paralytic : (n) فالج زدہ شخص : فالج سے متاثر آدمی۔

General paralytic : دماغی فالج سے متاثر شخص۔

Paralytic dementia : (n) (طب) استر خا: فالج ناقص :(فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) فالجی فتور ذہنی۔

Paralytically : (adv.) مشلول یا مفلوج کی طرح : اپاہج کی طرح : بے دست و پائی سے یا نکمے پن سے۔

Param : (n) [Para + am(ide) ] (کیمیا) ایک قسم کی کیمیا : دیکھو Dicyanodianide۔

Paramagnetic : (a) پُر مقناطیسی : جو مقناطیس قطبین کی طرف کھینچنے کی صلاحیت رکھتا ہو : قطبی مقناطیس: (کیمیا) پیرامیگنیٹك : جدید استعمال میں صرف ان اجسام اور عناصر کے لئے محدود ہے جن میں مقناطیسیت کم ہوتی ہے۔

Paramagnetic cooling : (n) (طبیعیات) پیرا مقناطیسی خنکانا۔

Paramagnetic fluid : (n) (طبیعیات) پیرا مقناطیسی سیال۔

Paramagnetic resonance : (n) (طبیعیات) پیرا مقناطیسی گمك۔

Paramagnetically : (adv.) قطبی مقناطیسی کے طور پر۔

Paramagnetism : (n) (طبیعیات) پیرا مقناطیسیت : قطبی مقناطیسیت۔

Paramastoid : (a) (تشریح) نز عظم حلمیہ کا : نز قذالی کا (دبستان نما اُبھار کے پاس واقع) پشت سر کی ہڈی کے ابھار کے لئے مستعمل ہے۔

Paramastoid : (n) (تشریح) نیز عظم حلمیہ : نز قذالی۔

Paramastoid process : (n) (تشریح) نز قذالی زائدہ۔

Paramatta : (n) [ f. Paramatta in New South Wales.] پیرامٹا : ایک قسم کا ہلکا کپڑا جو نفیس ملائم اون میں سوت یا ریشم ملا کر بنایا جاتا ہے :(سب سے پہلے شہر پیرامٹا (نیو ساؤتھ ویلز) میں تیار ہوا تھا۔

Paramecium : (n) (حیوانیات) لمبوترا القاعیہ: پاپوشی حورین۔

Paramenia : (n) (طب) طمث بے قاعدہ۔

Paramere : (n) [L.'Para + meros'.] (۱) حیاتیات) نصف جسم : پارہ جسم۔ (۲) متشاکل جانور کے دورخی حصوں میں کا ہر ایک۔

Parameter : (n) [mod. L. 'parameter , -metrum.] (۱) (ریاضی) مقیاس الخروج : وتر خاص (مکافی) : (شماریات) پیرا میٹر۔ (۲) (ریاضیات) وہ مقدار جو کسی خاص صورت میں متعین ہو مگر دوسری صورتوں میں غیر متعین ہو : مقدار معلوم : تبدیلیہ : امتیازی یا معروف خصوصیت جس کی پیمائش کی جا سکتی ہو یا گنا جا سکتا ہو۔ (۳) (قلمیات) پارامتر (نفسیات) مستقل : (ارضیات) دارۂ خصوصی۔

Arbitrary parameter : (طبیعیات) بے قاعدہ تبدیلیہ۔

Constant parameter : (طبیعیات) مستقل تبدیلیہ۔

Differntial parameter : (طبیعیات) تفریقی تبدیلیہ۔

Estimation of parameter : (شماریات) تخمینہ کاری پیرا میٹر۔

Space parmeter : (شماریات) فضائی تبدیلیہ۔

Variation of parameter : (طبیعیات) تبدیلیہ کی تبدیلی۔

Parameter of distribution : (n) (طبیعیات) تقسیم کا تبدیلیہ۔

Parametral /Parametric/-al : (a) وتر خاص کا : مقدار معلوم کا : پیرامیٹری۔

Coordinate parametric : (طبیعیات) پیرامیٹری سمتی قدریں۔

Non parametric : (شماریات) غیر پیرامیٹری۔

Parametric : (a) نصف جسم کا۔

Parametric curves : (n) (طبیعیات) پیرامیٹری خطوط۔

Parametric equation : (n) (طبیعیات) پیرامیٹری مساوات۔

Parametric representation : (n) (طبیعیات) پیرامیٹری نمائندگی۔

Paramnesia : (n) [L.] (نفسیات) حافظۂ کاذب (طبیعیات) اختلال حافظہ : حالت فراموشی۔

Paramo : (n) [L. 'paramus.'] بلند اور بے شجر سطح مرتفع جو جنوبی امریکا کے گرم حصوں میں پائی جاتی ہے : (ارضیات) (ہسپانوی) پیرامو۔

Paramorph : (n) (کان کنی) کیمیائی ترکیب کے تغیر کے بغیر مادی علامتوں کے ذریعہ بنا ہوا ایک قسم کا بلور : دیگر شکل : کاذب شکل۔

Paramorphic : (a) ایسے ہی طور سے متعلق۔

Paramorphism : (n) (کان کنی) ایسے ہی بلور بننے کا عمل: دیگرشکل۔

Paramount : (a) [AFr. (law Fr.) 'paramont' , 'peramont'.] (۱) اقتدار : عہدہ اور مرتبے میں اعلیٰ : افضل : برتر : بہتر : ممتاز : سر فراز۔ (۲) اعلیٰ : سب سے بڑا : سب سے برتر : دائرۂ اختیار سے بڑھا ہوا عہدہ : مرتبہ سے بڑھا ہوا : سب پر فائق۔ (۳)اثر رسوخ : زور : قوت : وغیرہ میں سب سے اعلیٰ : بہتر۔ (۴) خاص : غیر معمولی : انتہائی۔

Lady paramount : (۱)اعلیٰ اقتدار والی عورت۔(۲) وہ عورت جس نے تیر اندازی ٹور نامنٹ میں سب سے زیادہ اسکور بنایا ہو۔

Lord paramount : مقتدر اعلیٰ : فرماں روا :وہ جسے اقتدار اعلیٰ حاصل ہو۔

Paramount : (n) فرماں روا : مقتدر اعلیٰ۔

Paramount power : (n) (۱) (سیاسیات) شہنشاہ : مہاراجہ دھیراج۔

(۲) دولت مقتدرۂ عالیہ ۔

Paramountcy : (n) (۱) افضلیت : اشرفیت : برتریٔ علم : اعلیٰ اقتدار : سیاسی اقتدار میں برتر ہونا : (سیاسیات) بالا دستی ۔ (۲) غیر معمولی ہونا : اقتدار اعلیٰ ہونے کی حالت ۔

Paramountly : (adv.) (۱) اقتدار اعلیٰ یا فرماں رواکی حیثیت سے ۔ (۲) غیر معمولی ہونا : اقتدار اعلیٰ ہونے کی حالت ۔

Paramour : (n) [OFr. 'par amour(s)'] (۱) یار : آشنا : وہ شخص جس کا کسی عورت سے ناجائز تعلق ہو : عاشق : معشوق ۔ (۲) آشنا : وہ عورت جس کا کسی مرد سے ناجائز تعلق ہو : رفیقہ ۔

Paranatellon : (n) (علم النجوم) ایک ایسا تارا جو دوسرے تارے یا تاروں کے ساتھ نکلتا ھے ۔

Paranema : (n) (نباتیات) بے زر تار ۔

Paranephric : (a) (حیوانیات) نز جگری ۔

Paranephritis : (n) (طب) ورم غدّہ کظرنی ۔

Paranephros : (n) (تشریح) نز جگری غدّہ : کُظری غُدّہ ۔

Parang : (n) [Malay.] ایک قسم کی خولدار چھری جسے ملائی (جزائر شرق الہند کے باشندے) اوزار کے طور پر استعمال کرتے ہیں : ملایا کا بھاری چھرا (جو غلاف میں رکھا جاتا ھے) ۔

Paranoia/ Paranoea : (n) [mod.L.] (۱) خلل دماغ : دماغی پراگندگی : دماغی گڑبڑی (طب) جُنّت : خبط عظمت : مالیخولیا خصوصاً اس قسم کا جس میں انسان اپنے آپ کو بڑا آدمی سمجھتا ھے : اپنی بڑائی کا مالیخولیا ۔ (۲) (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) وہم منظم ۔

Paranoic : (a) خلل دماغی کا : وسواسی : خلل دماغی ۔

Paranoic : (n) خلل دماغ : مریض جُنّت ۔

Paranoic dementia : (n) (طب) عتاہت وسواسی ۔

Paranoic projection : (n) (نفسیات) اخراج ذات ۔

Paranoid : (a) جُنّت یا ضبط عضمت کے مشابہ ۔

Paranoid : (n) (فلسفہ ، نفسیات) مریض پیرانویا : خبط عظمت میں مبتلا شخص ۔

Paranomia : (n) (نفسیات) جنون تسمیہ : جنونی کیفیت جس میں چیزوں کا نام غلط بتائے ۔

Paranormal : (a) (نفسیات) غیر طبیعی : نادر ۔

Paranthelion : (n) (موسم) دگر شمس کاذب ۔

Paranuclea / Paranucleate : (n) (حیوانیات) دگر نواتی : نز نواتی : (نباتیات) ایک چھوٹے ذیلی نوات یا حصہ سے متعلق جو غیر معمولی ابتدائی خلیہ میں ہوتا ھے ۔

Paranucleue : (n) (حیوانیات) دگر نوات : نیز نوات : (نباتیات) ایک چھوٹا ذیلی نوات یا حصہ جو غیر معمولی ابتدائی خلیہ میں ہوتا ھے : (حیاتیات) مرکزہ نما زائیدہ ۔

Paranut : (n) برازیلی جوز : برازیلی ناریل : اَخروٹ ۔

Paranymph : (n) [Late L. 'paranymphus .'] (یونان قدیم) دولہا کا دوست : شہ بالا : (سماجیات) عروس بر : وہ شخص جو دولہا کے ساتھ دلہن کو لانے کے لئے جاتا ھے : نیز وہ دائی جو دلہن کی حفاظت اور دیکھ بھال کے لئے گھر جاتی ھے : دلہن دائی ۔ (۲) (مجازاً) شخص یا چیز جو شادی کا پیغام دیتی ھے ، یا دوسرے کے لئے وکالت کرتا ھے : مشاور : وکیل : حرف زن : مقرر : وہ شخص جو دوسرے کی طرف سے بولتا ھے : نمائندہ : نائب ۔

Paraparesis : (n) فالج پا : (طب) فالج ناقص پا ۔

Parapegm : (n) [L. 'parapegma.'] (یونان قدیم) عام اطلاع یا اعلان کے لئے لگائی ہوئی تختی : اعلان شاہی : قانون کے طور پر اشتہار یا اعلان یا سالانہ کلینڈر یا نجمی نظر : مذہبی فتویٰ : اصول یا فرمان : فرمان الٰہی : معین تاریخ یا تاریخ ، علوم ، حیات (وغیرہ کا) : دور عصر ۔

Parapet : (n) [Fr.] (۱) (فوج) دمدمہ : مورچہ : دھس : جان پناہ ۔ (۲) نیچی دیوار جو چھت ، برآمدے وغیرہ کی منڈیر پر ہوتی ھے : (تعمیرات) کنگورہ : منڈیر : پشتہ وغیرہ جو لوگوں کو گرنے سے بچاتا ھے ۔ (۳) کنگورہ کی طرح کی کوئی چیز ۔

Parapet : (v) کنگورہ سے محفوظ ہونا : منڈیر بنانا ۔

Parapet line : (n) منڈیر : دمدمہ کے نیچے کی لائن یا سطح خاص کر

چھت کے اوپر۔

**Parapet wall : (n)** منڈیر کی طرح استعمال ہونے والی نچلی دیوار۔

**Parapeted : (a)** دمدمہ دار : منڈیر دار : جس کے آگے نیچی دیوار ہو : پشتہ یا دمدمے سے بچایا ہوا۔

**Paraph : (n)** [med. L. 'paraphus.'] پاراف : دستخط کی کشش : قلم کی کشش جو دستخط کے آخر میں ہوتی ہے۔ (ابتداء میں جعل سازی سے محفوظ رہنے کے لئے اختیار کی گئی تھی) : کتابت میں حروف و الفاظ کے گردم کے دائرے جو اس طرح کھینچ کر بنائے جائیں کہ خوبصورت معلوم ہوں : امضائی مختصر۔

**Paraph : (v)** پاراف لگانا : دستخط کرنا خاص کر مختصر کرنا۔

**Paraphasia : (n)** [L.] (طب) غلط کلامی : عرض پراگندہ گوئی۔

**Paraphemia : (n)** (طب) غلط صوتی : غلط آوازی۔

**Parapherna : (n)** [Late L. 'parapherna.'] (رومی قانون) وہ ساز و سامان جو بیوی اپنے جہیز کے علاوہ شوہر کے یہاں لائے اور جو اس کے قبضے میں رہے۔

**Paraphernal :(a)** شادی شدہ عورت کے اس سازو سامان سے متعلق جو جہیز کے علاوہ ہوتا ھے : شادی شدہ عورت کے ذاتی سامان کے متعلق۔

**Paraphernalia : (n)** [med. L. 'paraphernalia'.] (۱) (قانون) شادی شدہ عورت کا ذاتی سامان (جو قانوناً اس کی ذاتی ملك تسلیم کیا جاتا تھا)۔ (۲) ذاتی اسباب یاسامان : وہ چیزیں جو کسی کے ذاتی استعمال میں ہوں۔ (۳) (کسی چیز کی) آلات وغیرہ : سازوسامان : لوازم : پوشاك : لباس۔

**Paraphimosis : (n)** (مرضیات) اختناق حشفہ۔

**Paraphonia : (n)** [Gr. 'paraphonia.'] (۱) (یونانی موسیقی) چوتھے اور پانچویں سروں کی ہم آہنگی۔ (۲) (طب) فتور نطق : فتور آواز۔

**Paraphragm : (n)** [Gr. 'paraphragma.'] (حیوانیات) قشریہ کے اندرونی ڈھانچہ کا ایك بیرونی حصہ۔

**Paraphragmal : (a)** اس قسم کے جانور کے ڈھانچے کے بیرونی حصوں سے متعلق۔

**Paraphrase : (n)** [L. 'paraphrasis.'] (۱) (عبارت کا) مطلب : تشریح : توضیح : تاویل : تفسیر۔ (۲) ادبی طرز : ادبی استعمال کا طریقہ۔ (۳) بائبل کی منظوم تفسیر کا کوئی باب (یہ تفسیر اسکا ٹستان کے کلیسا میں رائج تھی)۔

**Paraphrase : (v)** [f. prec.] (۱) عبارت کا مفہوم یا مطلب بیان کرنا : تفسیر بیان کرنا : دوسرے الفاظ میں معنی بیان کرنا : توضیح کرنا : تشریح کرنا نیز مجازاً۔ (۲) تاویل کرنا۔

**Paraphraser : (n)** مفسّر : مترجم : تشریح کرنے والا : توضیح بیان کرنے والا : تاویل کرنے والا۔

**Paraphrasia : (n)** (طب) بے ربط گوئی : پراگندہ گوئی : نقص تکلم : فتور نطق۔

**Paraphrasis : (n)** [L.] تفسیر : تاویل : تشریح : توضیح : ترجمہ۔

**Paraphrast : (n)** [med. L. 'paraphrastes.'] دیکھو Paraphraser

**Paraphrastic : (a)** [med. L. 'paraphrasticus.'] توضیحی : تشریحی : تفسیر کا یا اس سے متعلق : مطلب کا۔

**Paraphrastically : (adv.)** توضیح کے طور پر : تشریح کے طور پر : تفسیر کے انداز میں۔

**Paraphrenia : (n)** (طب) عتاہت ذہنی۔

**Paraphronesis : (n)** [mod. L.] (طب) وقتی اختلال روانی : ہلکی سراسیمگی : ہلکا ہذیان : عارضی خلل دماغی۔

**Paraphronsyne : (n)** دیکھو Paraphronesis

**Paraphyllum : (n)** (نباتیات) بر برگہ : نز برگہ۔

**Paraphysis / Paraphyses :(n)** (نباتات) بے زر تار۔

**Parapineal : (a)** (تشریح) نز صنوبریہ۔

**Paraplasm : (n)** (قلمیات) سیّال مایہ : شکل مایہ : (حیاتیات) خلیائی مادے کے سیال حصے کا دیا ہوا کھفر کا نام۔

**Paraplasmic/ Paraplastic : (a)** شکل مایہ کا یا اس سے متعلق۔

**Paraplegia : (n)** [mod. L.] پیروں کا اور پورے یا آدھے دھڑ کا فالج : نیچے کے دھڑکا فالج : فالج پا : ادھر نگ : نصف بدن کا فالج۔

**Paraplegic : (a)** (مرضیات) ادھرنگ کا : نصف بدن کے فالج سے متعلق ؛ فالج پا کا یا اس سے متعلق؛ اس قسم کے فالج کی خصوصیت کا حامل ؛ جس کے نیچے کے دھڑ پر فالج ہو۔

**Paraplegic : (n)** نیچے کے دھڑ کا فالج زدہ شخص ؛ فالج پا شخص۔

**Parapodial : (a)** زائدہ پا سے متعلق ؛ زائدہ پا کیڑے کی صفت کا۔

**Parapodium : (n)** (حیوانیات) زائد پا ؛ نیز پا ؛ ایک قسم کے کیڑے کا وہ جوڑدار نچلے عضوجس کے ذریعہ وہ چلتے ہیں یا سانس لیتے یا محسوس کرتے ہیں ۔

**Parapophysis : (n)** (حیوانیات) پیش نامیّہ ؛ شکمی نامیہ۔

**Parapraxia/Parapraxis : (n) [L.]** (حیوانیات) فتور کامل؛ فتور عمل: لغزش ؛ سہو ؛ خطا ۔

**Parapsis : (n) [L.]** (طب) فتور لمس ؛ فتور مس۔

**Parapsychic : (n)** (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات) ماروائی نفس۔

**Parapsychical /Parapsychic : (a)** ارواحیت کا ؛ ماروائی نفسیات کا یا اس سے متعلق ۔

**Parapsychism : (n)** (ما بعد النفسیات) پُر روحیت۔

**Parapsychological : (a)** دیکھو Parapsychical

**Parapsychologist : (n)** ماہر ارواحیت ؛ ماروائی نفسیات کا ماہر۔

**Parapsychology : (n)** (مابعد النفسیات) ارواحیت ؛ (نفسیات) ماروائی نفسیات ؛ نفسیات کا ذب ؛ تحقیقات روح ۔

**Parapsychosis : (n)** (طب) غلط دماغی ۔

**Parapterum : (n) [L.]** (حیوانیات) پَر جناح ؛ گلوئی حشرہ کے پہلو میں ایک سخت ٹکڑا (قطعہ)۔

**Paraquat : (n)** کوئی نمک۔

**Paraquet : (n)** Parakeet کا متبادل ۔

**Paraquito : (n)** (حیوانیات) ٹوئیاں ؛ چھوٹا توتا ؛ درّہ ۔

**Paractalia : (n) [Fr.]** (ارضیات) نزد شمالیہ ؛ شمالی معتدلہ (خطۂ آب) ۔

**Paractalian : (a)** (ارضیات) شمالی معتدلہ (خطۂ آب) سے متعلق۔

**Pararthria : (a)** (طب)فتور نطق ؛ لکنت زبان۔

**Parasang : (n) [L. 'parasanga.']** لمبائی کی پیمائش جو ۳ سے ۳٫۵۰ میل کے درمیان ہوتی ہے ؛ فرسنگ ؛ نیز مجازاً ۔

**Parascene : (n)** (یونان قدیم) قدیم تھیٹر میں اسٹیج کے دونوں طرف کے کمرے جس میں اداکار آرام کرتے تھے۔

**Parasceve : (n) [L.]** (یہودی) یوم السبت کی تیاری کا دن ؛یہودی یوم السبت کاموقع خصوصاً "گڈ فرائڈے"۔

**Paraselene : (n) [mod. L.]** (سماجیات) قمر کاذب ؛ چاند کے اوپر ایک چمکیلا داغ ؛ ماہ کاذب ؛ وہ روشن داغ جو چاند کے ہالے میں نظر آتا ہے ؛ (ارضیات) مہتاب کاذب۔

**Paraselenic : (a)** قمر کاذب کا یا اس سے متعلق ؛ اس روشن داغ کے متعلق جو چاند کے ہالے میں نظر آتا ہے۔

**Parasital : (a)** (۱) طفیلی؛ مفت خوری ؛ کاسہ لیسی ؛ خوشامدانہ ؛ چاپلوسی کا ۔ (۲) گیاہ طفیلی کا یا اس کے متعلق ؛ انگلی ؛برنباتاتی؛ جانور طفیلی کا۔ (۳) (حیاتیات) کچھ ایسی ذیلی چیز کے لئے مستعمل ہے جو دوسرے کے سہارے بڑھتی ہے ۔ (۴)(لسانیات) ایسے حرف سے متعلق جس کا تلفظ دوسرے حرف کے تابع ہو۔

**Parasite : (n) [L. ' parasitus']** (۱) کاسۂ لیس ؛ طفیلی ؛ مفت خور ؛ لیمو نچوڑ ؛ سور چاں ۔ (۲) (قدیم روما) قربانی کے بعد کے کھانے یا کسی آفیسر کے اعزاز میں دی ہوئی دعوت میں کسی کی شرکت ۔ (۳)(نباتیات) (طفیلی پودا ؛ طفیلی کیڑا (جو دوسرے پودے یا کیڑے سے غذا حاصل کرتا ہو ) ؛ گیاہ طفیلی ۔ (۴) (بیجا استعمال) بیل وغیرہ ؛ وہ پودا جو کسی اور پودے پر یا دیوار پر چڑھ جاتا ہے ۔(۵) ( مجازاً) طفیلی جانور کی صفت کا شخص۔ (۶) (لسانیات) ایسا تلفظ جو کسی دوسرے لفظ سے مل کر نکلے۔ (۷)(معدنیات) ذیلی معدن ؛ ایسا معدن جو دوسرے معدن سے مل کر ایک علاحدہ معدن بناتا ہو؛ خصوصاً پاراسائٹ کی ایک قسم ۔ (۸)(ارضیات) طفیلیہ۔

**Parasite-dipthong : (n)** دوہرا حرف علت جو طفیلی الفاظ سے مشتق ہو۔

**Parasitic : (a) [L. 'Parasiticus' .]** دیکھو Parasital

**Parasitic adaptation : (n)** (حیوانیات) طفیلی تطابق ؛ طفیلانہ توافق ۔

Parasitic specialization : (n) (حیوانیات) طفیلیا تخصیص ۔

Parasitic worm : (n) (حیوانیات) طفیلی کیڑا ۔

Parasitical : (a) دیکھو Parasital

Parasitical plant : (n) (حیوانیات)(نباتیات) انگل پودا؛نبات طفیلی۔

Parasitically : (adv.) طفیلی طور پر ؛مفت خوری کے طور پر ۔

Parasiticalness : (n) کاسۂ لیسی طفیلیت ۔

Parasiticide : (n) (طب) طفیلی کُش (دوا) ؛ وہ چیز جو طفیلی کیڑوں یا پودوں کو ہلاک کرتی ھے ۔

Parasitism : (n) (۱) چاپلوسی ؛خوشامد ؛ طفیلیت ؛(حیوانیات) ۔ (۲)(کسی جانور یا پودے ) کے طفیلی ہونے کی حالت ؛کاسۂ لیسی ؛طفیلانہ خصوصیت یا عادت ؛ (حیاتیات) انگلی ۔ (۲) (مرضیات) طفیلی امراض کی کثرت ہونا ؛اس سے پیدا شدہ مرض ؛طفیلیائی مرض ۔

Parasitize : (v) طفیلیوں سے بھر دینا ؛ طفیلی کی کثرت ہونا ۔

Parasitoid : (a) (حیوانیات) طفیلی نما ۔

Parasitological : (a) طفیلیات کا یا اس سے متعلق ؛ علم انگلاں کا؛ طفیلی شناسی کا ۔

Parasitologist : (n) ماہر طفیلیات ؛ طفیلی شناسی کا ماہر ۔

Parasitology : (n) طفیلی کیڑوں یا پودوں کا علم ؛ (حیاتیات) طفیلیات ؛ علم انگلاں ؛ طفیلی شناسی ۔

Parasitosis : (n) (حیاتیات) طفیلی امتلا ۔

Parasol : (n) [Fr. 'parasol.'] زنانہ چھتری ؛ چھوٹی چھتری ؛ دھوپ سے بچنے کے لئے ایک چھوٹی ہلکی زنانہ چھتری ۔

Parasol : (v) دکان کے آگے کا سائبان (کرمچ وغیرہ کا) دھوپ سے بچنے کے لئے زنانہ چھتری لگانا ۔

Parasol ant : (n) پتیوں کو کترنے والی ایک قسم کی چیونٹی ۔

Parasol pine : (n) جنوبی اطالیہ کا صنوبر جس کی اوپر کی شاخیں چھتری کی طرح چھائی ہوتی ہیں ۔

Parasolette : (n) چھوٹی زنانہ چھتری ۔

Parasphenoid : (a) (حیوانیات ، تشریح) استخوان شب پرہ سے متعلق ؛ نز وتدی کا ؛ عظم نز وتدی سے متعلق ۔

Parasphenoid : (n) (حیوانیات ، تشریح) استخوان شب پرہ ؛نز وتدی؛ عظم نز وتدی ۔

Parasternal : (a) سینے کی ہڈی کے قریب کا یا اس سے متعلق ۔

Parasternal line : (n) ہنسلی کی ہڈی کی ایک تہائی اندر سے شروع ہونے والی ایک لکیر جو سینے کی ہڈی کی سطح سے نیچے تک رہتی ھے ۔

Parastichy : (n) (نباتیات) ثانوی لچھا ۔

Parastipes : (n) (حیوانیات) زیر خود ؛ زیر فانوس ۔

Parasymbiosis : (n) (نباتیات) نقلی هم زیستی ؛ کاذب ہم زیستی ۔

Parasympathetic : (a) (حیوانیات) نز مشار کی عصبی نظام سے متعلق ۔

Parasympathetic / -system /-nervous system : (n) (حیوانیات) نز مشار کی عصبی نظام ۔

Parasynapsis : (n) (لسانیات) کسی لفظ کی غلط فہمی جس سے لفظ بدل جاتا ہو یا مسخ ہو جاتا ہو ۔

Parasynaptic : (a) ایسے ہی لفظ کی غلط فہمی سے متعلق ۔

Parasynthesis : (a) لفظ کا کسی مرکب سے مشتق ہو ؛ (قواعد) (قواعد) اشتقاق مرکب ؛ مرکب مشتقات ۔

Parasynthetic : (a) مرکب سے مشتق کیا ہوا ۔

Parasynthetic : (n) مرکب سے مشتق ؛ ترکیب اشتقاق ۔

Paratactic : (a) بے حرف ربط کے ملا ہوا ؛ تصریفی طور پر ملا ہو ؛ حذف روابط کا یا اس سے متعلق ۔

Paratactically : (adv.) تصریفی طور پر ؛ حذف روابط کے طور پر ۔

Parataxis : (n) (۱) کئی تقرروں کا بغیر حرف ربط کے ساتھ آنا (قواعد) حذف روابط ۔ (۲) Hypotaxis کی ضد ۔

Parathermic : (a) غیر مرئی نارنگی یا سرخ رنگ کی شعاؤں سے متعلق جس کا نام Sir. J. Herschal نے دیا تھا جسے تھر مك یا گرم شعائیں کہا جاتا ھے ؛ تھرمك شعائیں ۔

Parathesis : (n) [mod. L.] (۱) دو لفظ کا معمولی مرکب (بغیر تبدیلی کے) ۔ Synrhsis اور Parasynthesis کا مخالف (یونانی کلیسا) ۔ (۲) تعریفی عبارت : دعا کے موعظه آمیز ۔

Parathetic : (a) (۱) دو لفظ کا معمولی مرکب سے متعلق ۔ (۲) تعریفی عبارت کا یا اس سے متعلق ۔

Parathyroid : (n) (تشریح) نز درقبه (غدّه) : عدد میں سے ایک جو ذاتی غدود کے قریب ہوتا ہے :(فلسفه ، نفسیات) دروائے ورقی غدود ۔

Paratonic : (a) (نباتیات) بیرونی محرّکی کا ۔

Paratriptic : (a) جسمانی یافت کی زیادتی کو پورے طور پر روکنے سے متعلق ۔

Paratriptic : (n) جسمانی یافت کی زیادتی کا کاملاً امتناع ۔

Paratroop : (n) (فوج) چھتر سپاه : چھاتا فوج : چھاتا بردار فوج ۔

Paratrooper : (n) (۱) چھاتا فوج کا ایک رکن ۔ (۲) ملٹری جو پیرا شوٹ کے ذریعه اترے ۔

Paratrophy : (n) (حیوانیات) غیر طبیعی تغذیه ۔

Paratyphoid : (n) نقلی ٹائیفائیڈ : نقلی تپ میعادی (کوئی بخار جو تپ معیادی سے اس قدر مشابه ہوکه بغیر جراثیم خونی کے معائنے کے فرق نه معلوم ہو) : (طب) خفیف مُحرقه تپ : شبه مُحرقه ۔

Paravane : (n) سرنگ کاٹنے کا آله (ایک آله جو دریا کے اندر دور تک لٹکا کر کھینچا جاتا ہے اور سرنگوں کی زنجیر میں کاٹ دیتا ہے) :(فوج) چھتر پره : پیراوین ۔

Paraxial : (a) (تشریح ، حیوانیات) جسم کے محور کے قریب کا یا دونوں طرف کا : (فوج) متوازی المحور ۔

Paraxial focus : (n) (بصریات) ماسکه متوازی المحور ۔

Parazoa : (n) (حیوانیات) حُونیات الفنجیه : ایک قسم کا ادنیٰ درجے کا آبی جانور ۔

Parazoan : (a) اس قسم کے ادنیٰ درجے کی آبی جانور سے متعلق ۔

Parazoan : (n) حونیات الفنجیه کی نوع ۔

Parbleu : (n) [Fr.] تکلفی قسم ۔

Parboil : (v) [Late L. 'pareboillire.'] (۱) تھوڑا کھولانا : تھوڑا گرم کرنا : نصف گرم کرنا : نیم جوش کرنا ۔ (۲) مجازاً (خصوصاً حوالے میں )زیادہ گرم کرنا :قدرے ابالنا : بہت زیادہ جوش دلا دینا : بہت بھڑکا دینا ۔

Parbluckle : (n) [Origin unkn.] (۱) ڈول پھندا ۔ (۲) وہ رسی جسے بیچ میں کسی چیز سے باندھ دیتے ہیں اور دونوں سروں کو گول پہیوں اور اسی شکل کی چیزوں میں لپیٹ کر انہیں نیچے لٹکاتے یا اوپر کھینچتے ہیں ۔

Parbuckle : (v) ڈول پھندے سے نیچے لٹکانا یا اوپر کھینچنا ۔

Parcae : (n) [L.] (رومن دیومالا) رومن کی (تین) قسمت کی دیویاں ۔

Parcel : (n) [Fr. 'parcella.'] (۱) قدیم حصه : ٹکڑا : جز : کسی چیز کا حصه یا جز ۔ (۲) قطعۂ زمین : قطعه آراضی : قطعۂ جاگیر :خصوصاً علاقے کا حصه ۔ (۳) پارسل : چیزوں کی کپڑے یا کاغذ وغیره میں بندھی ہوئی گٹھری : بہنگی : کسی چیز کی تعداد یا چیزوں کا نمبر (خصوصاً مال) جو گٹھری میں لپیٹا ہو ۔ (۴) (تجارت) مال کی ایک کھیپ : ایک چالان خصوصاً تھوک بازار کی ایک کھیپ ۔ (۵) جزئیات مخصوص : رقم ۔ (٦) چھوٹی پارٹی یا جماعت : کمپنی مجموعه، اجتماع(آدمی، جانور یا چیز کا) : جماعت : علاحدگی : فوج یا بیڑے کا وہ حصه جو علاحده مہم پر بھیجا جائے ۔ (۷) (قانون) (جمع) انتقال جائداد یا تحویل وغیره کا حصّه جو حکم نافذ کا پابند ہے اور جس سے جائداد کی صراحت معلوم ہوتی ہے ۔

Bill of parcel : پارسل کا ادائیگی کا بل ۔

Of a parcel with : خوش آہنگ کے ساتھ : ہم آہنگ کے ساتھ ۔

Part and parcel : اہم جزو ۔

Parcel : (v) (۱) حصه بخرے کرنا : حصوں میں تقسیم کرنا ۔ (۲) (جہازرانی) (اسی پر) کرمچ کی دھجیاں لپیٹنا ۔ (۳) دراز بند کرنا (کرمچ کے ٹکڑوں اور رال سے) : لپیٹنا (رسی) وغیره ۔ (۴) ٹکڑوں میں تقسیم کرنا ۔ (۵) ٹکڑوں یا حصوں میں بانٹنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ (٦) پارسل کرنا ۔

Parcel : (adv. & a) کسی قدر : جزوی طور پر : حصے میں ۔

Parcel gilt : (a) جس کے ایک حصّے میں چاندی سونے کا ملمع ہو (خصوصاً پیاله وغیره) جس میں اندر کی طرف

سونے کا ملمع ہو ۔

**Parcel gilt : (n)** ملمع کیا ہوا برتن : نیز مجازاً ۔

**Parcel delivery : (n)** پارسل سپردگی کا عمل یا پارسل سپردگی کی ایجنسی (نیز توصیفی معنوں میں ) ۔

**Parcel paper : (n)** مضبوط کاغذ عموماً بھورے رنگ کا کاغذ جو کسی سائز کا پارسل باندھنے کے کام آتا ہے ۔

**Parcel post : (n)** پارسل پوسٹ : ڈاکخانے کی وہ شاخ جس سے پارسل بھیجے جاتے ہیں ۔

**Parceled / Parcelled : (a)** ٹکڑے کیا ہوا : حصّے کیا ہوا : پارسل کیا ہوا ۔

**Parcelling / Parceling : (n)** (۱) ٹکڑے کرنے کا عمل :حصہ کرنے کا عمل: پارسل کرنے کا عمل ۔ (۲) (جہاز رانی ) تار کول لگی کرمچ کی دھجیاں (جو جہاز کی رسیوں پر لپیٹی جاتی ہیں ) ۔

**Parcenary : (n) [OFr. 'parconcrie.']** (قانون) مشترکہ وراثت: شریک ارث : ہم ارثی : ہم میراث ۔

**Parcener : (n) [OFr. 'parcoiner.']** (قانون شریک ارث : شریک وراثت ۔

**Parch : (v) [Origin unkn. ]** (۱) سخت گرمی میں رکھ کر خشک کر دینا ۔ (۲) (دانا ، مٹر وغیرہ کو) تھوڑا سا بھوننا: نیم بریاں کرنا ۔ (۳) (گرمی کا آدمی کو) جھلس دینا: (پیاس کا) حلق میں کانٹے ڈال دینا : خشک کر دینا : گرم کرنا یا سکھانا ۔ (۴) بھوننا : سکھا دینا : مرجھا دینا : ٹھنڈ سے پژ مردہ ہوجانا ۔ (۵)(پیاس سے ) حلق میں کانٹے پڑ جانا : خشک ہو جانا ۔ (۶) بہت گرم ہو جانا : گرمی سے مرجھا جانا ۔

**Parched : (n)** مرجھا یا ہوا : جھلسایا ہوا : نیم بریاں : گرمی سے خشک کی ہوا : سیاہ سوختہ : آفتاب سوختہ ۔

**Parchedly : (adv.)** نیم بریاں طور پر : گرمی سے خشک ہو کر : مرجھائے ہوئے طور پر ۔

**Parchedness : (n)** نیم بریانی : نیم سوختگی : جھلس ۔

**Parching : (n)** مرجھانے کا عمل : خشک ہونے کا عمل ۔

**Parching : (a)** مرجھایا ہوا : جو مرجھا جائے یا زیادہ خشک ہو جانے والا : جھلسا ہوا : جو کہ جھلس جائے یا گرم ہو جائے: بریاں کنندہ :سوختہ : خشک شدہ ۔

**Parchment : (n) [Fr. 'parchemin.']** (۱) چرمی کاغذ : جھلّی (جو لکھنے کے کام آئے ) بھیڑ بکری کا چمڑہ جو لکھنے کے کام آئے ۔ (۲) چرمی کاغذ یا جھلّی پر لکھا ہوا مسودہ یا مخطوطہ ۔ (۳) جھلّی کی طرح کا چھلکا خصوصاً کافی بن کا چھلکا یا بھوسی ۔ (۴) (کاغذ) جھلّی چرمیہ ۔ (۵) مٹیالا زردی مائل رنگ ۔

**Vegetable parchment :** چرمی کاغذ ۔

**Parchment coffee : (n)** کافی کا بیج جو ابھی چھلکے ہی میں ہو : کافی کا خشک بیج ۔

**Parchment paper : (n)** (طبیعیات) چرمی کاغذ ۔

**Parchment skin : (n)** جھلّی چرمیہ کا ایک ٹکڑا : چرمی کاغذ کا ٹکڑا ، نیز مجازاً : نیز ایک جلدی بیماری جو چرم کے مانند ہوتی ہے ۔

**Parchmenty : (a)** چرمی کاغذ کا : مانند چرمی کاغذ ۔

**Parcidentate : (a) [L. ]** کم دانت والا : کم دندان ۔

**Parcimony : (n)** منطق جز رسی ۔

**Parcity : (n) [L. 'parsitas.']** کمی : قلت : امساک : کفایت شعاری ۔

**Parclose / Perclose : (n) [OFr. 'parclos.']** اوٹ : آڑیا کٹہرے وغیرہ سے کسی عمارت میں جگہ کی روک : اب صرف کسی کلیسا میں پردہ : اوٹ یا کٹہرے سے قربان گاہ کی رکاوٹ یا مرکزی گرجا کی علاحدگی وغیرہ (عام گرجا سے ) ۔

**Parclose / Perclose : (v) [OFr. 'parciore']** گھیرنا : بند کرنا : اوٹ وغیرہ سے علاحدہ کرنا ۔

**Pard : (n) [L. 'pardus.']** (قدیم) چیتا : تیندوا : یُوز ۔

**Pard : (n)** (عامیانہ ) (خصوصاً امریکا ) شریک : ساتھی : ساجھی : رفیق : یار ۔

**Pard : (a)** Pardie کا متبادل ۔

**Pardie/Perdie : (adv.) [L .'perdeum.']** قسم کی ایک شکل By God : (اقرار واثق کے طور پر ) یقیناً : واقعی ۔

**Pardon : (n) [Ofr. 'pardun.']** بغیر سزا کے لغزش کی معافی ۔ (۱) معافی (خطا یا جرم سے) بخشش : آمرزش ۔ (۲) (کلیسا ) عفو گناہ : (دینیات) مغفرت :عفو : کلیسائی رسم کے بعد سزا کی معافی (پادری کے

ہاتھ سے) ۔ (۳) وہ جشن جس میں گناہ گار کو معافی سزا (Indulgence) عطا کی جائے ؛ جشن عفو گناہ ۔ (۴) (قانون) سزا معاف کرنا یا ہونا ؛ معافی ۔ قانونی سزا کی معافی (شرائط کے ساتھ یا بغیر شرائط کے) ۔ (۵) فرمان عفو ؛ حکم بخشش ؛ معافی کی تحریر یا دستاویز ۔ (۶) غلطی کی معافی ؛ مہذب معافی یا کلیسائی رسم کے بعد قصور کی معافی ؛ معافی ؛ معذرت ؛ خدمت سے معافی چاہنے کی استدعا ؛ وجہ معافی ؛ الزام سے رہائی ؛ عفو تقصیر ۔

General pardon : عام معافی (سب چیزوں کی یا سب مجرموں کی ) ۔

I beg your pardon : (۱) خطا معاف ؛ قصور معاف ۔ (۲) معاف فرمائیے میں نے سنا نہیں ۔ (۳) میں نے آپ کی بات کو سمجھا نہیں ؛ اکثر صرف Pardon کہا جاتا ہے ۔

Pardon : (v) [med. L. 'pardonare.'] (۱) معاف کرنا ؛ درگذر کرنا ؛ بخش دینا ؛ معذور سمجھنا ؛ معذور رکھنا ؛ معذوریت قبول کرنا ۔ (۲) غلطی معاف کرنا ؛ قصور معاف کرنا ۔

Pardonable : (a) [Fr. 'pardonnable.'] قابل معافی ؛ لائق درگذر ؛ قابل عفو ؛ قابل درگذر ؛ وہ چیز جو درگذر کر دی جائے ؛ قصور معاف کرنے کے لائق ؛ قابل بخشش ؛ آمرزش پذیر ۔

Pardonableness : (n) قابل درگذر ہونا ؛ قابل معاف ؛ قابل بخشائش ۔

Pardonably : (adv.) قابل عفو طور پر ؛ قابل معافی سمجھ کر ۔

Pardonee : (n) معافی پانے والا ؛ درگذر ہونے والا ؛ عفو تقصیر پانے والا ؛ معاف کیا جانے والا ۔

Pardoner : (n) (اب صرف تاریخ میں) وہ شخص جسے کلیسا کی طرف سے لوگوں سے روپیہ لے کر ان کے گناہ معاف کر دینے کی اجازت ملی ہو ۔

Pardoner : (n) معاف کرنے والا ؛ درگذر کرنے والا ؛ بخشش کرنے والا ؛ غلطی کو نظر انداز کرنے والا ۔

Pare : (v) [L.'parare.'] (۱) تراش کر برابر یا درست کرنا ؛ تراشنا ؛ چھیلنا ؛ کسی چیز کے غیر متناسب حصے کو یا کھردرے پن کو برابر کرنا ۔ (۲) (پھل وغیرہ کو) چھیلنا ؛ چھلکا اتارنا ۔ (۳) گھاس یا دوسری چیز میں جو زمین کی سطح کو چھپائے ہوئے ہو اس کو چھیلنا ؛ کاٹ کر صاف کرنا ۔ (۴) کم کرنا (چیز کو) ؛ رفتہ رفتہ کم کرنا ۔ (۵) مونڈ ڈالنا ؛ کاٹ (لینا) ؛ تراشنا ؛ تراش دینا ؛ سائز یا رقم میں کمی کرنا یا گھٹانا ۔ (۶) (مجازاً) کاٹ دینا ؛ ہٹا دینا ؛ صاف کر دینا ؛ جڑ سے اکھاڑ دینا ۔ (۷) کاٹ کر بنانا ۔

To pare and burn : زمین کی سطح کو مع گھاس وغیرہ کے دو یا تین انچ تک کاٹنا اور اسے جلا دینا تاکہ راکھ کھاد کے طور پر استعمال ہو ۔

To pare nail : ناخن تراشنا ۔

To pare nail to the quick : زندہ ناخن وغیرہ تراش دینا ؛ جلد کے بالائی حصے کو کاٹنا ۔

Pare : (n) خاص کر بول چال میں pair کا متبادل ۔

Pared : (a) (شاعری) تراشا ہوا ؛ چھیلا ہوا ۔

Paregoric : (a) [Late L .'paregoricus.'] مسکن درد ؛ درد رُبا (دوا) ۔

Paregoric : (n) شربت مُسکن (افیون کو الکحل میں حل کر کے اس میں کافور ، سونف اور بنز وئیك ایسڈ ملا کر بناتے ہیں) ؛ (طب) درد رُبا دوا ؛ مُسکن درد ؛ درد کو کم کرنے والی دوا ۔

Paregoric elixir : (n) (طب) اکسیر درد رُبا ؛ کافوری افیون ۔

Pareira : (n) [Pg. 'parreira.'] (۱) (طب) ایك دوا جو ایك برازیلی بوٹی کی جڑ سے حاصل ہوتی ہے اور پیشاب کی بیماریوں کے لئے مفید ہے ؛ پریرا ؛ (نباتیات) دیواری بیل ؛ شجرہ العضروف ۔

Parelectronomic : (a) عضلات کی برقی رو کی کمی کی وجہ سے پیدا ہونے والی حالت سے متعلق ۔

Parelectronomy : (n) (عضویات) عضلات کی برقی رو کی کمی کی وجہ سے پیدا ہونے والی حالت ۔

Parellate : (n) پیریلك ایسڈ کانمك ۔

Parellic : (a) [med. L. 'paratella.'] قشر نما کائی سے حاصل کیا ہوا پیریلك ایسڈ ($CaH_6O_4$) پریلین (Parellin) بھی کہا جاتا ہے ۔

Parembole : (n) (علم البلد) ایك قسم کا جملۂ معترضہ ۔

Paremptosis : (n) دیکھو Parembole

Paren : جملۂ معترضہ ؛ وہ لفظ یا جملہ جو قوسین کے اندر ہو اور بقیہ عبارت سے نحوی ربط نہ رکھتا ہو ۔

Parenchyma / Parenchym/-me : (n) [Gr. 'parenchyma .'] (۱) (تشریح و حیوانیات) غدود اعضائی جسم کا اصلی مادہ جو گوشت اور نسوں کے علاوہ ان کی ساخت کے لئے ضروری ہے ۔ (۲) مغز عضو ؛ جرم اصلی ؛ مغز غدہ ۔(۳)(نباتیات) بافت اصلی ؛ خلیوں کا اسفنج نما مجموعہ جو پتوں اورگودے وغیرہ میں ہوتا ہے ۔ (۴)(قلمیات) درونی مایہ ؛ (حیوانیات) حشرات اسفنجیہ ؛ کینچوے ۔

Parenchymal : (a) (۱) غدودی اور اعضائی جسم کے اصلی مادہ سے متعلق ؛ مغزغدہ سے متعلق ۔ (۲) اسفنجوی ؛ اسفنجائی ۔

Parenchymatic : (a) دیکھو Parenchymal

Parenchymatous : (a) (۱) دیکھو Parenchymal ۔ (۲) اسفنجیہ دار ؛ اسفنجیائی ۔

Parent : (n) [L .'parens, -ent' .] (۱) وہ شخص جس نے لڑکا پیدا کیا ہو یا جس کو بچہ پیدا ہوا ہو ؛ (جمع) والدین ؛ والد ؛ والدہ ؛ ماں باپ ۔ (۲) مورث ؛ بزرگ ؛ جدّ خصوصاً ہمارے مورث اعلیٰ آدم حوا ۔ (۳) گارجین ؛ محافظ ؛ وہ شخص جو باپ کی طرح ہو ؛ نگراں ؛ دیکھ بھال کرنے والا ۔ (۴) مورث (وہ درخت جس سے اور درخت یا وہ جانور جس سے اور جانور پیدا ہوئے ہوں) ۔ (۵) (مجازاً) منبع یا سرچشمہ ؛ جڑ (برائی وغیرہ) ۔ (۶)(حیوانیات) پُرکھا ؛ مورث ۔

Our first parents : ہمارے اصلی والدین (آدم وحوا)۔

Spiritual parent : روحانی باپ ؛ پیشوا ۔

Parent acid : (n) (کیمیا) بنیادی تیزاب ۔

Parent cell : (n) (نباتیات) خلیہ جس سے دوسرے خلیہ نکلے ہوں ۔

Parent-in-law : (n) سسر ؛ خسر یا ساس ؛ خوشدامن ؛ بیوی کے باپ ماں یا شوہر کے باپ ماں ۔

Parent kernel : (n) بار آور انڈے کے خلیے کا بیج ۔

Parent lava : (n) (ارضیات) سر چشمی لاوا ۔

Parent magma : (n) (ارضیات) سر چشمی میگما ۔

Parent metal : (n) دیکھو Base Metal

Parent rock : (n) (ارضیات) سر چشمی چٹان ۔

Parent-teacher association : (n) تنظیم ؛ جس کا مقصد اسکولی طلبہ کے والدین اور اساتذہ کے درمیان تعلقات کو بہتر بنانا ہے ۔

Parentage : (n) [Fr. 'parentage .'] نسب ؛ سلسلۂ نسب ؛ اصل ؛ نسل ؛ (قانون) ولدیت ؛ نیز مجازاً ۔

Parental : (a) [L. 'parentalis.'] (۱) پدری ؛ مادری ؛ آبائی ؛ خاندانی ؛ باپ یا ماں سے متعلق ؛ (سماجیات) والدینی ؛ مثل باپ یا ماں ۔ (۲) (مجازاً) منبع کا ؛ سر چشمہ سے متعلق ؛ (حیوانیات) مورثی ۔

Parental care : (n) (حیوانیات) مورثی نگہداشت ۔

Parental generation : (n) (حیوانیات) پُر کھانسل ۔

Parentality : (n) ولدیت ؛ ابویت ؛ سر پرستی ؛ مقامِ والدین ؛ پدری ؛ والدینی ۔

Parentally : (adv.) ماں باپ کے طور پر ؛ ماں یا باپ کی حیثیت سے ؛ ماں باپ کی طرف سے خاندانی طور پر ۔

Parenteral : (a) (طب) غیر امعائی ۔

Parenthesis : (n) [Late L. 'parenthesis.'] (۱) جملۂ معترضہ ؛ وہ لفظ یا جملہ جو قوسین کے اندر ہو اور بقیہ عبارت پر نحوی ربط نہ رکھتا ہو ۔ (۲) وقفہ ؛ فصل ؛ درمیانی عرصہ ؛ سکون ؛ درمیانی زمانہ ؛ حرف علت پر ختم ہونے والے لفظ اور حرف علت سے شروع ہونے والے لفظ کا درمیانی وقفہ ؛ سکّہ ۔ (۳) قوسین ؛ جملۂ معترضہ کا نشان( ) ؛ ہلالین ۔

Parenthesize : (v) (۱) جملۂ معترضہ کے طور پر داخل کرنا یا لکھنا ۔ (۲)(لفظ یا جملے کو) قوسین کے اندر لکھنا ۔

Parenthetic/-al : (a) (۱) جملۂ معترضہ کا ۔ (۲) جملۂ معترضہ کی حیثیت کا ۔ (۳) (استعارتاً) جو بیچ میں داخل کر دیا جائے ؛ جو بات کاٹ کر کہا جائے ۔

Parenthetically : (adv.) جملۂ معترضہ کے طور پر ۔

Parenthood : (n) پدری ؛ والدینی ؛ مقامِ والدین ؛ باپ کی حالت یا مقام ۔

Parentless : (a) بغیر ماں باپ کا ؛ یتیم پسر یا دختر سے متعلق ؛ بغیر منبع یا سر چشمہ کے ۔

Parents : (n) Parent کی جمع ۔

Parentship : (n) دیکھو Parent hood

Parepididymis : (n) (تشریح) برخایہ یا بربخ کے قریب پائی جانے والی بے قاعدہ قنات صغیر۔

Parer : (n) (۱) (اوزار) ناخن گیر؛ نہیر نا۔ (۲) ناخن تراشنے والا؛ ناخن گیر شخص۔

Parergal : (a) ضمنی؛ ذیلی؛ ثانوی؛ تکملے کا؛ ضمیمے کا۔

Parergon : (n) [L.] اضافی کام؛ معمولی دھندا؛ معمولی پیشہ۔

Paresis : (n) [Gr. 'paresis.'] (طب) استرخا؛ فالج ناقص؛ فلج؛ وہ فالج جس میں اعصابی حرکت ماؤف ہو جاتی ہے مگر حس باقی رہتی ہے۔

Paresthesia / Paresthesis : (n) (مابعد الطبیعیات) لمس کاذب؛ غیر طبیعی حس؛ (طب) لمسی راہیت۔

Paretic : (a) استرخے کا؛ جسے استرخا ہو؛ فالج ناقص سے متاثر۔

Pargana/ Pergunnah : (n) [Hindi] (ہندوستان) وہ شہر یا علاقہ جو سب ڈویژن کے تحت ہو؛ (ارضیات) پرگنہ۔

Pargasite : (n) [G. 'pargasit.'] (معدنیات) سبز یا سبزی مائل ہارن بلنڈ (Horn blende) کی ایک قسم۔

Parge : (v) پلاسٹر کاری کرنا؛ چونا گردانی کرنا (دیوار وغیرہ)؛ دیوار وغیرہ کو آرائشی کام سے سجانا؛ آرائش کرنا۔

Parget : (n) [Late ME.] (۱) چونا گردانی؛ زیور یا اندرونی چھت پر پلاسٹر کاری؛ چونے کی استرکاری؛ گچ کاری۔ (۲) خصوصاً پلاسٹر میں آرائشی کام؛ دیوار کی آرائش۔

Parget : (v) [OFr. 'pargetter, parjecter.'] دیکھو Parge

Pargeter : (n) پلاسٹر کرنے والا؛ پلاسٹر کار؛ سفیدی پھیرنے والا۔

Pargeting : (n) پلاسٹر کرنے کا عمل؛ پلاسٹر کاری؛ چونا گردانی۔

Parfait : (n) [Fr. 'parfail'] بہت زیادہ برف دی ہوئی ملائی اور انڈے کی پڈنگ؛ نیز آئس کریم، میوہ، شربت، ملائی وغیرہ جو تہ بہ تہ رکھ کر بڑے گلاس میں پیش کیا جاتا ہے۔

Parheliacal / Parhelic : (a) آفتاب کا ذب کا یا اس سے متعلق۔

Parhelion / Muck sun : (n) [L. 'parelion.'] (۱) (جغرافیہ، ارضیات) آفتاب کاذب۔ (۲) (موسمیات) شمس کاذب؛ آفتاب کے ہالے (سر چشمۂ شمس) میں سب سے زیادہ روشن مقام۔

Pariah : (n) [Tami 'paraiyar.'] (۱) جنوبی ہند کی ایک نیچ ذات۔ (۲) ہندوستانی نیچ قوم کا آدمی؛ اچھوت۔ (۳) ادنیٰ ذات کا یا ادنیٰ طبقے کا شخص۔ (۴) (مجازاً) وہ شخص جو ذات باہر ہو گیا ہو؛ سماج سے نکالا ہوا آدمی؛ برادری سے خارج شخص۔ (۵) ہندوستان کا زرد رنگ کا ادنیٰ ذات کا کتا جو مارا مارا پھرتا ہے؛ (نیز) توصیفی معنوں میں۔

Pariah-dog : (n) ادنیٰ درجے کا مارا مارا پھرنے والا کتا؛ ہندوستان کا زرد رنگ کا ادنیٰ ذات کا کتا جو مارا مارا پھرتا ہے۔

Pariah kite : (n) ہندوستان کا اچکا بھنگی۔

Pariahdom / Pariahship : (n) اچھوت کی حالت؛ ہندوستانی نیچ قوم کے آدمی کی صفت یا حالت۔

Parian : (a) [L. 'parius of Paros + -an.] (۱) پاروسی؛ جزیرہ پاورس کا (اس جزیرے کا سفید سنگ مرمر مشہور ہے)۔ (۲) نفیس سفید چینی مٹی کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔

Parian : (n) نفیس سفید چینی مٹی یا نفیس سفید چینی مٹی کا برتن۔

Paridigitate : (a) (حیوانیات) جفت اصبعی؛ ہر پاؤں کا برابر انگوٹھا؛ (ریاضی) جفت عددی۔

Paries : (n) [L. 'paries, Pariet.] جانوروں یا پودوں میں جوف دار ساخت یا دوسری فطری بناوٹ؛ دیوار؛ جدار؛ جوف جسم کے اطراف کی نسیج پودے کا غلاف؛ شہد کے چھتے کا خلیہ۔

Parietal : (a) [Late L. 'parietalia.'] (۱) (تشریح؛ حیوانیات) جداری؛ حائطی؛ کسی جوف جسم کے اطراف کی نسیج کا یا اسی سے متعلق۔ (۲) حائطی؛ مجوف عضو یا ساخت کی دیوار کا یا اس سے متعلق۔ (۳) (امریکا میں) کالج کے احاطے سے متعلق یا کالج کے احاطے کے اندر۔

Parietal : (n) (تشریح، حیوانیات) کھوپڑی کے اوپر اور بازوؤں کی دو ہڈیاں؛ عظماء الصّحف امجداری؛ چندیا کی ہڈیاں؛ استخوان آجیانہ۔

Parietal bones : (n) دیکھو Parietal

Parietal cavity : (n) (حیوانیات) جداری کیفہ۔

Parietal cells :(n) (حیوانیات) خلیات جداری ۔

Parietal eye : (n) (حیوانیات) چشم صنوبری ۔

Parietal foramen : (n) جداری سوراخ ۔

Parietal lobe : (n) (حیوانیات) فصِ جداری ۔

Parietal organ : (n) (حیوانیات) عضو جداری ۔

Parietal region : (n) (تشریح) جمجمہ : کھوپڑی ۔

Parietal segment : (n) (حیوانیات) جداری قطعہ ۔

Parietal vien : (n) (حیوانیات) جداری ورید ۔

Parieto- : (Prefix) سابقہ : جزو ترکیبی بمعنی "الجداری" "چندیا کی ہڈیاں"۔

Parieto-mastoid : (a) (جوف) جسم کی دیوار سے متعلق ۔

Parieto-splanchnic : (a) امعا یا احشا کی دیواروں کا ۔

Parillin / Pariglin : (n) [Sp. 'parilla.'] (کیمیا) سفید یا بے رنگ خوشبودار بلوری مادہ ($C_{40} H_{70} D_{18}$) جو ایک قسم کے پودے سے حاصل ہوتا ہے جسے پریلک ایسڈ (Parillic acid) بھی کہا جاتا ہے ۔

Parimutuel : (n) [Fr.] (گھڑ دوڑ) شرط مشترک : شرطانہ : ساجھے کی بازی : گھوڑ دوڑ کی وہ بازی جس میں جیتنے والے جیتی ہوئی رقم دوسرے شرط لگانے والوں کے ساتھ بانٹ لیتے ہیں ۔

Paring : (n) (۱) سطح یا کنارہ کے تراشنے یا چھانٹنے کا عمل یا کوئی سطحی چیز (ادبی اور مجازی) ۔ (۲) ایک باریک حصہ جو کسی چیز کی سطح سے تراش لیا گیا ہو : چھیلن ۔

Paring chisel : (n) (اوزار) چھلنی ۔

Paring knife : (n) (اوزار) ناخن گیر : نہیرنا : سم تراش ۔

Paripassu : (adv.) [L.] (۱) مساوی رفتار سے : مساویانہ ۔ (۲) ایک ہی وقت میں اور برابر : ساتھ ساتھ : برابر ۔ (۳) (قانون) مساویانہ ۔

Paripinnate : (a) [L. 'Pari-' + Pinnate.] (نباتیات) جفت پرہ دار : جفت گوشکہ ۔

Paris : (n) شہر پیرس : فرانس کے دارالحکومت کا نام ۔

Paris blue : (n) (۱) ایک قسم کا نیلا رنگ : پرشیائی نیلا رنگ ۔ (۲) نیلین سے حاصل کیا ہوا : چمکیلا نیلا رنگ کی چیز ۔

Paris doll : (n) مصنوعی شکل جو عورتوں کے کپڑے بیچنے والی دکان پر رکھی رہتی ہے ۔

Paris green : (n) ایک جراثیم کش زہریلا رنگ ۔

Paris white : (n) ایک قسم کا عمدہ سفید جو پالش کے کام آتا ہے ۔

Parish : (n) [OFr. 'paroche.'] (۱) (برطانیہ میں) کسی ملک کے سب ڈویژن کا نام ۔ (۲) کلیسائی حلقہ (کسی ضلع کا اتنا حصہ جس میں ایک علاحدہ گرجا اور پادری ہو ۔ (۳) کسی کلیسائی حلقے یا جاگیر کے علاقے کی آبادی جہاں گرجا اور پادری ہوں اور جسے کلیسائی ٹیکس ادا کیا جاتا ہو ۔ (۴) کلیسائی علاقے یا بیرونی ملک کا علاقہ ۔ (۵) خیراتی حلقہ (قانونی امداد غربا یا نفاذ کے لئے قائم کئے گئے ہیں ان میں سے ایک) : ایک حلقہ جو شہری حکومت کے لئے قائم کیا گیا ہو ۔ (۶) کلیسائی حلقے کے کل باشندے ۔ (۷) (امریکا) کلیسائی عبادت میں شریک لوگوں کی جماعت : انجمن : مجلس : اراکین جامعہ کا عام اجتماع (اس طرح) : فرقہ : گروہ : طبقہ : ذات ۔ (۸) (امریکا) لوئی زینا (Loui Siana میں) دوسرے ملک کے علاقے کا ایک ڈویژن یا ضلع ۔ (۹) بشپ کا تعلقہ یا ضلع جو بشپ کے روحانی ماتحت میں ہو ۔

To go on the parish : خیراتی حلقے (Parish) سے امداد حاصل کرنا ۔

Parish church : (n) پیرش کا گرجا ۔

Parish clerck : (n) کلیسائی حلقے کا محرر : ایک عہدہ دار جو مختلف کلیسائی فرائض انجام دیتا ہے ۔

Parish council : (n) برٹش کونسل کا ڈسٹرکٹ بورڈ : کلیسائی حلقے کی کونسل خصوصاً علاقائی مجلس انتظامیہ جو ۳۰۰ ممبران پر مشتمل ہو ۔

Parish councellor : (n) کلیسائی حلقے کی کانسل کا ممبر ۔

Parish lands : (n) کلیسائی حلقے کی زمینداری جس کا نظم گرجا کے نگراں کے ذریعے ہوتا ہے ۔

Parish lantern : (n) چاند ۔

Parish priest : (n) کلیسائی حلقے میں روحانی ضرورتوں کی دیکھ بھال کرنے والا پادری : کلیسائی حلقے کا پادری ۔

Parish pump : (n) علاقے کے مفاد اور اہمیت کے مطابق سیاست اور دوسرے معاملات کو ظاہر کرنے کے لئے تلمیحاً یا استعارتاً استعمال ہوتا ہے ۔

Parish-register : (n) پیرش کا رجسٹر (جس میں ولادت ، موت اور شادی وغیرہ کے بارے میں اندراج ہوتا ہے)۔

Parishioner : (n) کسی (کلیسائی) حلقے کا باشندہ یا پیرش کی جماعت کا نمائندہ ۔

Parisian : (n) پیرس کا باشندہ : پیرس کا رہنے والا ۔

Parisian : (n) پیرسی : پیرسی کا یا اس سے متعلق ۔

Parisianism :(n) پریسیت ۔

Parisianize : (v) پیرس بنانا ۔

Parisienne : (n) [Fr. fem. of 'parisien'.] پرسی عورت : پیرس کی عورت ۔

Parisite : (n) [Named 1845 after J.J. Paris , its discoverer. ] کیلیفورنیا کی ایک معدنی شے (Ce, La) Ea $(CO_3)_3$ $F_2$ ۔

Parison : (n) [Gr. 'parison.'] (بلاغت) اجزائے جملہ میں تعادل کامل ۔

Parison : (n) [Fr. 'paraison.'] شیشہ سازی کا کام ۔

Parisyllabic : (a) [L.] مساوی الاجزاء کا (یونانی اور لاطینی کا وہ اسم جس کے بول حالت فاعلی میں ہوتے ہیں اتنے ہی حالت اضافی ، مفعولی وغیرہ میں رہتے ہیں : مساوی الہجاء کا ۔

Parisyllabic : (n) مساوی الاجزاء کا اسم : مستاوی الہجاء ۔

Parity : (n) [Late L. 'paritas.'] (۱) مساوی ہونے کی حالت : مساوات : برابری ۔ (۲) عہدہ یا حیثیت میں برابر : مساوی خصوصاً ممبروں ، منسٹروں یا کلیسا کے ارکان یا عہدیداروں کے درمیان مساوات؛ برابری : ہم آہنگی ۔ (۲) مشابہت : مماثلت : مطابقت : مہم ۔ (۳) (معاشیات) مساوات مبادلہ : مساوات زر : (دو ملکوں کے) سکوں کے مبادلے کا معمولی حالت میں مساوات ۔ (۵) قانونی طور پر زر مبادلہ میں مساوات ۔

Parity : (n) (طب) مولدیت : بچہ زئی : تولید فرزند ۔

Parity of exchange : (n) (معاشیات) مساوات مبادلہ ۔

Parity of reasoning ; (n) مشابہت استدلال ۔

Park : (n) [med. L. 'parricus.'] (۱) (قانون) شکارگاہ : گھرا ہوا علاقہ یا قطعۂ ارض جو وحشی جانور کے رہنے کے لئے ہو اور بادشاہ کی طرف سے اس کی دیکھ بھال ہو ۔ (۲) رمنہ : سبزہ زار اور جنگل جو دیہات میں امیروں کے مکان کے ساتھ ہوتا ہے ۔ (۳) پارک : کھلا باغ : تفریح گاہ عموعی : باغ ملّی ۔ (۴)کسی شہر یا ٹاؤن کے قریب ایک محصور خطۂ ارض جو تفریح گاہ کے لئے ہو ۔(۵) زمین کا ایک وسیع رقبہ جو قومی جائداد کی حیثیت سے ہو اور عام لوگوں کے فائدے کے لئے مخصوص ہو : نیشنل پارک : (امریکا وغیرہ میں) ۔ (۶) (آئر لینڈ اور اسکاٹ لینڈ میں) ایک خطۂ زمین : چراگاہ : مرغزار اور کاشت کے لئے زمین کھیت : چھوٹا سا میدان یا کھیت (خصوصاً جو گھڑ سال کے اندر ہو)۔ (۷) پہاڑوں کے درمیان ایک سطح مرتفع کے مانند وادی ۔ (۸) (فوج) کیمپ کا میدان : پڑاؤ : جو توپ خانے کے طور پر استعمال ہو : موٹروں اور دوسری سواری کے کھڑا کرنے کا چوک یا میدان ۔ (۹) قدرتی پارک : سبزہ زار ۔ (۱۰) ایک مخصوص علاقہ جس میں Oysters پالے جاتے ہیں ۔

Oyster park : Oyster کا کھیت سمندر کے کنارے ایک محصور رقبہ جس میں Oyster پالے جاتے ہیں ۔

The park : (لندن میں) پہلے لندن کے سینٹ جیمس پارک کو کہتے تھے : اب ہائڈ (Hyde) پارک کو کہتے ہیں ۔

Town parks : (آئر لینڈ) گاؤں یا شہر کے چاروں طرف کاشت کاری یا چراگاہ کے لئے چھوڑے ہوئے زمین کے چھوٹے ٹکڑے ۔

Park : (v) (۱) کسی قطعۂ اراضی کو پارک بنانا ۔ (۲) (فوجی) (توپ خانہ وغیرہ کو) قطعۂ اراضی میں ترتیب دینا : قاعدے سے رکھنا : پڑاؤ میں قرینے سے رکھنا ۔ (۳) موٹر کو موٹروں کے چوک یا دوسرے مخصوص جگہوں میں کھڑا کرنا ۔ (۳) جب تک ضرورت نہ ہو مناسب جگہ میں چھوڑ دینا ۔

Park-hack : (n) پارک میں سواری کا گھوڑا ۔

Parka : (n) [Aleutian .] چمڑے کا ایک بیرونی لباس جیکٹ جس میں ٹوپی لگی ہوتی ہے اور شمالی افریقہ کے اسکیمونسل کے لوگ پہنتے ہیں : اس جیسا لباس عموماً وہ کپڑا جس پر ہوا اثر نہیں کرتی ہے اور جسے کوہ پیما

پہنتی ہیں : کلاہ دار جیکٹ : لباس ۔

Parker : (n) [med . L. 'parcarius.'] پارک میں رہنے والا خرگوش ۔

Parkhurst : (n) پارک ہپرسٹ کا جیل خانہ ۔

Parkin : (n) [of Local origin.] جئی کا کیک : ایک قسم کا کیک جو جئی کے آٹے اور شیرہ وغیرہ سے بنتا ھے ۔

Parking : (n) پارک کرنے کا عمل : تفرج گاہ : تفریح گاہ : (امریکا میں) سڑکوں کے بیچ میں چمن اور درختان ۔

Parking-meter : (n) وہ آلہ جو یہ بتاتا ھے کہ سڑک وغیرہ پر کسی گاڑی کو کتنی دیر رکھا جا سکتا ھے ۔

Parking place : (n) پارک گاہ : موٹر پڑاؤ : موٹر ٹھہرانے کی جگہ ۔

Parkinson : (n) پارکنسن : ایک انگریز سرجن اور قدیم حیاتیات کا عالم ۔

Parkinson's disease : (n) (فلسفہ ،نفسیات) مرض رعشہ : مرکزی نظام اعصاب کا ایک پے چیدہ ، بڑھنے والا مرض جس سے اعضاء میں کپکپی ، سختی اور حرکت میں سستی پیدا ہوتی ھے ۔

Parkish : (a) پارک کا سا ۔

Parky : (a) (عامیانہ) سرد : ٹھنڈ (ھوا) ۔

Parlance :(n) [OFr. 'parlance.'] (۱) مکالمہ : مناظرہ : طرز سخن : بات کرنے کا طریقہ ۔ (۲) کسی خاص طبقے کی زبان یا روزمرہ : محاورہ : بولی : گفتگو ۔

Parlatory : (n) [med.L. 'parlatorium.'] عیسائی (خصوصاً عورتوں) کا دیوان خانہ : راہبان کا صومعہ یا خانقاہ ۔

Parle : (n) [Fr. 'parler.'] (۱) (قدیم اور بول چال) گفتگو : بول چال : مکالمہ ۔ (۲) مناظرہ: مباحثہ : مبحث و تمحیص : کانفرنس ۔

Parley : (n) [OFr. 'parlee.'] (۱) تقریر : گفتگو: بات چیت : کانفرنس : مباحثہ : بحث و تمحیص : مذاکرہ ۔ (۲) وہ مجلس جس میں اُمور متنازعہ پر گفت و شنیدکی جائے : گفت و شنید کی صحبت خصوصاً (فوج) (صلح وغیرہ کی) شرائط کی گفت و شنید : شرائط کی گفتگو ۔

To beat or sound a parley : ڈھل یا ترم بجا کر گفت و شنید کی درخواست کرنا ۔

Parley : (v) (۱) بات چیت کرنا :گفتگو کرنا : مناظرہ و مذاکرہ کرنا (اب قدیم) ۔ (۲) بولنا خصوصاً غیرملکی زبان بولنا : یا کسی زبان میں گفت و شنید کرنا : شرائط طے کرنا (خصوصاً دشمن سے ) نیز مجازاً ۔ (۳) کسی شخص کو بولنے کی اجازت دینا : کسی کے ساتھ مباحثہ کرنا : بحث کرنا ۔

Parley : (v) (امریکا ) (قماربازی) جیتے ہوئے روپے سے دوبارہ شرط لگانا ۔

Parleyvoo : (n) [Fr. 'parlez- vous '.] (مزاح) فرانسیسی زبان : فرانسیسی : فرانسیسی تعلیم ۔ (۲) فرانس کا رہنے والا ۔

Parleyvoo : (v) (عامیانہ یا مزاحاً) فرانسیسی بولنا : فرانسیسی میں گفتگو کرنا : غیر ملکی زبان میں گفتگو کرنا ۔

Parliament : (n) [Fr. 'parlement.'] (۱) ایک باضابطہ کانفرنس یا کاؤنسل جو عام اہمیت کے چند معاملے یا معاملات پر بحث و تمحیص کے لئے ھو : رسمی کانفرنس ۔ (۲)پارلیمنٹ : برطانیہ کی اعلیٰ مجلس مقنّنہ : دوسرے ملکوں کی اعلیٰ مجلس مقنّنہ : مجلس شوریٰ : پارلیمانی ۔ (۳) مختلف مجلس شوریٰ کے لئے استعمال ہوتا ھے (i) ٹن کے کارخانوں کے علاقے میں :ٹن کے کام کرنے والوں کے ذریعہ منعقد کی ہوئی مجلس ۔ Middle or Inner Temple کے ممبروں کا اجتماع نیز مجازاً ۔ (۴) (فرانس میں) (۱۷۸۹ء کے انقلاب کے قبل) سپریم کورٹ کو بعض دیئے ہوئے نام ۔ (۵)ادرک کی پتلی خستہ میٹھی ٹکیا (نیز Parliament) ۔ (جغرافیہ ، ارضیات) پارلیمنٹ ۔

Act of parliament : مجلس وضع قانون کا تحریری قانون جو دونوں پارلیمانی ہاؤس (یعنی ہاؤس آف لارڈ اور ہاؤس آف کامن) سے پاس ھو اور شاہی منظوری کے لئے بھیجا جائے : (پارلیمان کا) ایک ایکٹ ۔

Barebone's parliament : چھوٹی پارلیمنٹ Praise-God Barbone کے نام پر اسے کہا جاتا ھے جو لندن کا ایک ممبر تھا ۔

Clerk of the parliament : ہاؤس آف لارڈس کا اعلیٰ عہدہ دار جو کسی بل کی شاہی منظوری کو پارلیمنٹ میں پڑھ کر سناتا ھے (جب ممبران اس ہاؤس میں مجتمع ھوں) ۔

High court of parliament : ایک نام جو پہلے اجتماعی طور پر پارلیمان کے دونوں ایوانوں کے لئے (جب ان کا اجلاس ھو) استعمال ھوتا تھا لیکن اب زیادہ تر پارلیمان عدالتی حیثیت کے لحاظ سے کہا جاتا ھے :عدالت عالیہ کا پارلیمان ۔

Little parliament : Crome well جو ۱۲۰ ممبروں کی مجلس جو اور اس کی کاؤنسل آف آفیسر کی ذریعہ نامزد کئے گئے ممبرو ں پر مشتمل تھی جو ۴ / جولائی ۱۹۵۲ سے ۱۲ / دسمبر ۱۹۵۳ ء تك رھی ۔

Long parliament : وہ پارلیمنٹ جو ۳ / نومبر ۱۶۴۰ ء سے مارچ ۱۶۶۰ ء تك رہی ۔

Rump parliament : لمبی پارلیمنٹ کا باقی ماندہ ۔

Short parliament : پارلیمنٹ جو ۱۳ / اپریل ۱۶۴۰ ء سے ۵ / مئی ۱۶۴۰ ء تك رہی ۔

The parliament Act : ۱۹۱۱ ء کا وہ قانون جس کی رو سے برطانوی دار الامراء کو بعض مسودات کے حق تنسیخ سے محروم کر دیا گیا اور دوسرے مسودات میں بھی یہ حق صرف التواتك محدود رہ گیا ۔

To open parliament : (بادشاہ کا) پارلیمنٹ کے اجلاس کا باضابطہ افتتاح کرنا ۔

Parliament cake / Ginger bread : (n) ادرك کی پتلی خستہ میٹھی ٹکیا ۔

Parliament chamber : (n) پارلیمنٹ چیمبر : وہ کمرہ جس میں پارلیمنٹ بیٹھتی ھے یا پارلیمنٹ کا اجلاس ھوتا ھے : خصوصاً منسٹر کا پرانا محل ۔

Parliament house : (n) وہ عمارت جس میں پارلیمنٹ بیٹھتی ھے یا جہاں پارلیمنٹ کا اجلاس ھوتا ھے : عمارت پارلیمانی : ساختمان مجلس شوریٰ ۔

Parliament man : (n) نمائندہ مجلس (قانون ساز) : وکیل مجلس (قانون ساز) : ( اب تاریخ یا بول چال) پارلیمنٹ کا ممبر : دارالعوام کا رکن ۔

Parliament ordinances : (n) سندی حکم : مستند فرمان : پارلیمانی احکام ۔

Parliament roll : (n) پارلیمانی نظام : پارلیمانی رجسٹر ۔

Parliamental : (a) (۱) پارلیمنٹ کا : پارلیمانی : مجلسی : پارلیمانی صفت کا ۔ (۲) دیکھو Parliamentary ۔

Parliamentarian : (n) (۱) (تاریخ) حامی پارلیمنٹ : سترھویں صدی کی خانہ جنگی میں پارلیمنٹ کا طرفدار ۔ (۲) پارلیمنٹ کے مباحثے میں مہارت رکھنے والا ۔ (۳) طرف دار حکومت پارلیمانی ۔

Parliamentarian : (n) دیکھو Parliamental

Parliamentarianism : (n) پارلیمانی اصول نظام : پارلیمانی حکومت ۔

Parliamentarily : (adv.) پارلیمانی طور پر : پارلیمانی اصول و قواعد کے مطابق ۔

Parliamentary : (a) (۱) پارلیمنٹ کا : پارلیمانی : مجلسی : پارلیمنٹی : پارلیمنٹ ایك ادارہ کے مانند : پارلیمانی صفت کا ۔ (۲) سترھویں صدی کی خانہ جنگی میں پارلیمنٹ کے طرفدار کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) پارلیمنٹ کا قانون وضع کیا ھوا : منظور کیا ھوا : نافذ کیا ھوا ۔ (۴) (زبان یا الفاظ کے متعلق ) شایان پارلیمنٹ جو پارلیمنٹ کے مباحثوں میں استعمال ھو سکے ۔ (۵) (بول چال) مہذب : (جغرافیہ ، ارضیات) پارلیمانی ۔

Parliamentary : (n) (۱) پارلیمان کا ممبر : ممبر پارلیمنٹ : نمائندہ مجلس قانون ساز : طرفدار مجلس قانون ساز ۔ (۲) Parliamentary train کا مخفف ۔ (۳) وہ شخص جو دشمن سے بات چیت یا مکالمے کے لئے بھیجا جائے ۔

An old parliamentary hand : وہ شخص جو پارلیمانی کے مباحثوں میں تجربہ کار ھو ۔

Parliamentary agent : (n) پارلیمنٹی وکیل : پارلیمنٹی ایجنٹ : جب پارلیمنٹ میں کوئی ایسا قانون بنتا ھے جس کا تعلق کسی ایك شخص یا ایك کمپنی سے ھو تو اس کی طرف سے ایك ایجنٹ اجلاس پارلیمنٹ میں شریك ھوتا ھے ۔

Parliamentary discussion : (n) مذاکرات پارلیمانی ۔

Parliamentary language : (n) پارلیمان کی مخصوص زبان : اصطلاحات و عبارات مخصوص پارلیمانی ۔

Parliamentary train : (n) پارلیمنٹی گاڑی : وہ گاڑی جس کا کرایہ ایك پیسہ فی میل سے زیادہ نہ ھو ۔

Parliamenteer : (n) (تاریخ) دیکھو Parliamentarian

Parling : (n) گفتگو : بحث : مذاکرہ : کانفرنس ۔

Parlour / Parlor : (n) [OFr. 'parleor , parleur .'] (۱) صومعہ یا خانقاہ کا کمرا جو باہری لوگوں کے گفت و شنید کے لئے ھو ۔ (۲) دیوان خانہ : بیٹھك : نشست کا کمرہ : ٹاؤن ہال ۔ (۳) (سرائے وغیرہ میں ) خلوت

خانہ : علاحدہ کمرا (جس میں صرف نجی گفتگو کی جائے) ۔ (۴) نجی مکان میں بہت چھوٹا خانگی کمرا۔ (۵) نجی اور پرائیوٹ گفتگو کے لئے خاص کمرا : خصوصی گفتگو کے لئے اطاق یا کمرہ ۔ (۶) (امریکا میں) نفاست سے یا نمائش کے طور پر بنا ہوا کمرہ : (خاص تجارت کے لئے) : پر تکلف کمرا ۔ مثلاً (Beauty parlour) آرائشی کمرا : Cinema parlour) سنیما کا آرائشی کمرا :(Ice cream Parlour) آئس کریم کا نفیس کمرہ ۔ (۷) مہمانوں کی پذیرائی یا استقبال کا کمرا ۔

Parlour-boarder : (n) اقامتی اسکول (مدرسہ) کا وہ طالب علم جو پرنسپل کے گھر میں رہتا ہو : اقامتی اسکول کا پرنسپل کی فیملی کے ساتھ رہنے والا لڑکا۔

Parlour car : (n) (امریکا) ریل کا پُر تکلف ڈبہ ۔

Parlour maid : (n) کھانا کھلانے والی خادمہ ۔

Parlour organ : (n) کمرے کے لئے ایک قسم کا باجا ۔

Parlour tricks : (n) (عامیانہ) سماج کی شائستگی : کمال معاشرہ: فنون معاشرہ۔

Parlous : (a) [ME. 'porlous.'] (۱) (قدیم بول چال) خطرناک : پُر خطر : جوکھم کا ۔ (۲) سخت : کٹھن : دشوار : صعب : آرزومند۔ (۳) خطرناک حد تک : چالاک : کمال کا : بہت برا : بہت زیادہ ۔ (۳) ہوشیار : بدمعاش : شریر: مضر: ضرر ساں: مضرت رساں : تکلیف دہ : فساد انگیز : فتنہ پرداز : مفسد : ستم ظریف : دہشت انگیز : نفرت انگیز : تعجب خیز : حیرت انگیز ۔

Parlous : (adv.) خطرناک طور پر :زیادتی کے طور پر : مضرت رسانی کے ساتھ : خوفناک طور پر : دشواری کے ساتھ : مفسدانہ صعب سے : نہایت : بے انتہا : حد سے زیادہ : ناامید انہ : مایوسانہ : بے صبری سے : شورہ پشتی سے : جان توڑ کر۔

Parlously : (adv.) دیکھو Parlous (adv.)

Parlousness : (n) دشواری : سختی : خطرناکی: پر خطری : کٹھنائی : نہایت ہوشیاری :ستم ظریفی : فتنہ پردازی : فساد انگیزی : مضرت رسانی : تکلیف دہی :شرارت : بدمعاشی: حیرت انگیزی ۔

Parly : (n) دیکھو Parley

Parmelia esculenta : (n) (نباتیات) شیرزاد۔

Parmenides : (n) (تاریخ) پر مانیڈس ۔

Parmesan : (a) [It. 'parmegiano.'] شمالی اٹلی کے کے پارما کا یا اس سے متعلق خصوصاً پارما کے پنیر سے متعلق۔

Parmesan : (n) ایک قسم کا پنیر جو پارما (واقع اٹلی) میں بنتا ھے ۔

Parnassian : (a) [f. L. 'parnas(s)ius, -eus.'] (۱) پرناسس سے متعلق : پرناسسی شاعری کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) انیسویں صدی کے فرانسیسی شاعروں کے ایک خاص حلقے کا یا اس سے متعلق : یونانی شاعروں سے متعلق : پرناسسی حلقے کا ۔ (۳) شمالی کرۂ ارض کے پہاڑی علاقوں میں پائے جانے والے ایک قسم کے کیڑے۔

Parnassian : (n) (۱) شاعر۔ (۲) خصوصاً انیسویں صدی کے فرانسیسی شاعروں کے ایک حلقے کا رکن۔ (۳)(حشریات) پرنیسیس کی جنس کی تتلی۔

Parnassianism : (n) پرناسی شاعروں کے خاں حلقے کا اصول۔

Parnassus : (n) [L. 'parnas(s)us.'] (۱) پرناسس : کوہ پرناسس (وسطی یونان کا ایک پہاڑ جو قدیم زمانے میں فنون لطیفہ خصوصاً شاعری کی دیویوں کا مسکن سمجھا جاتا تھا)۔ (۲) شاعری کے مجموعے کا نام : مجموعۂ اشعار۔

Parnellism : (n) پارنیل کی پالیسی : پارنیل کی ہوم رول پارٹی کی پالیسی (Charles Stewart Parnell دارالعوام میں آئرستان کی ہوم پارٹی کا ۱۸۸۰ء سے ۱۸۹۱ء تک قائد اعظم تھا)۔

Parnellite : (n) پارنیل کا پیرو : پارنیل کی ہوم رول پارٹی کا رکن۔

Paroccipital : (a) (تشریح) پشت سر کے نزدیک کا یا کھوپڑی کے پچھلے حصّے کی ہڈی سے متعلق۔

Paroccipital : (n) پشت سر کے نزدیک کی ہڈی۔

Parochial : (a) [OFr. 'parochial.'] (۱) کلیسائی حلقے کا : پیرش کا یا اس سے متعلق۔ (۲) (مجازاً) کسی محدود علاقے کا : مقامی (معاملہ وغیرہ) : صوبائی: (سیاسیات) محدود : مقامی۔

Parochial church council : (n) انگلینڈ کے کلیسا کی ایک مقامی مجلس انتظامیہ جو پادری ، گرجی گھر کے مہتمم اور کلیسائی حلقے کے منتخب ممبران پر مشتمل ہوتی ھے ۔

**Parochial ideas : (n)** (فلسفه) عقائد محدود ؛ خیالات محدود ۔

**Parochialism : (n)** (۱) مقامیت : اپنے کلیسائی حلقے یا کسی محدود حلقے کے معاملات کو بہت اہمیت دینا ؛ اپنی توجه مقامی معاملات تك محدود رکھنا ؛ محدود یت سے ؛ محدودیت فکری ؛ کوتاه نظری ۔ (۲) پیرش کے فرائض میں انہماك ؛ پیرش فرض کی مشغولیت ۔

**Parochiality : (n)** (۱) محدود حلقے سے متعلق ہونا ؛ مقامی ہونا ؛ مقامیت ؛ محدودیت (ادبی و مجازی) ۔ (۲) (جمع میں) پیرش کے معاملات ؛محدود معاملات ؛ محدود ذوق ؛ محدودیت فکری ؛ کوتاه نظری ۔

**Parochialization : (n)** مقامیت ؛ محدودیت ؛ مقامی رنگ میں ہونا ۔

**Parochialize : (v)** (۱) مقامی رنگ میں رنگنا ؛ محدود بنانا ؛ مقامی بنانا ؛ کلیسائی حلقے سے متعلق کرنا ۔ (۲) کلیسائی حلقے کا کام کرنا ؛ پیرش کا کام کرنا ۔

**Parochially : (adv.)** کلیسائی حلقے کی طرف سے ؛ کلیسائی حلقے کے لحاظ سے ؛ مقامیت کے طریقے سے ۔

**Parochialness : (n)** مقامیت ؛ محدودیت ؛ کلیسائی حلقے سے متعلق ہونا ۔

**Parode : (n)** [Gr. 'parodos.'] (قدیم یونانی ڈرامے میں) ڈرامے کے آغاز میں وہ پہلا گیت ، نغمه جو کورس کی شکل میں گایا جاتا تھا ۔

**Parodial : (a)** (۱) مزاحی ؛ تمسخر آمیز ۔ (۲) دیکھو Parodic ۔

**Parodic : (a)** پیروڈی صفت کا ؛ مضحك نقل کا یا اس سے متعلق ۔ تقلیدی ؛ کسی چیز کی بھونڈی نقل سے متعلق ؛ ظریفانه تصرف ؛ مزاحی ؛ تمسخر آمیز ۔

**Parodically : (a)** دیکھو Parodic

**Parodist : (n)** [Fr. 'parodiste.'] پیروڈی نگار ؛ پیروڈی لکھنے والا ؛ مضحك نقل یا تصرف کرنے والا ؛ مضحکه نگار ۔

**Parodize : (v)** پیروڈی کرنا ؛ مضحك نقل کرنا ؛ مضحکه انگیز تصرف کرنا ؛ ہجو کرنا ۔

**Parody : (n)** [Late L. 'parodia.'] (۱) کسی مضحك مصنف کی عبارت یا اسلوب بیان وغیرہ کی) مضحك نقل ؛ مضحکه انگیز تصرف ؛ مضحکه ؛ ہجو ؛ پیروڈی ۔(۲)( کسی چیز کی) بھونڈی نقل ؛ غلط چربا ؛ بگڑا ہوا نقشه ۔ (۳) موسیقی کی نقل کے لئے ہی استعمال ہوتا ہے ۔ (۴) (مجازاً) معمولی نقل ؛ ضعیف تقلید ؛ بے اثر اتباع ؛ بگڑی ہوئی شکل ۔

**Parody : (v)** (۱) پیروڈی کرنا ؛ (عبارت ، نظم ، طرز وغیرہ کی) مضحك نقل کرنا ؛ مضحکه انگیز تصرف کرنا ؛ نقل کر کے ہنسی اڑانا ؛ ہجو کرنا ۔ (۲) پیروڈی کی طرح نقل کرنا ؛ اس طرح کرنا که وہ پیروڈی سے بہتر نه ہو ۔

**Paroemia : (n)** [L.] (علم البد) ضرب المثل ؛ مثال حکمت آمیز ؛ مقوله ؛ کہاوت ۔

**Paroemiac : (a)** (۱) ضرب المثلی ؛ کہاوتی ؛ ضرب المثل سے متعلق ۔ (۲) (یونانی نثر) مختصر لائن کے لئے استعمال ہوتا ہے جس میں سگنی اصول (دو ہجا کوتاہ اور ایك بلند) پر ختم ہوتا ہے ۔

**Paroemiographer : (n)** ضرب المثل نویس ؛ مثال و حکم لکھنے والا ؛ ضرب المثل نگار ۔

**Paroemiography : (n)** ضرب الامثال نگاری ۔

**Paroemiology : (n)** ضرب الامثالیات ؛ ضرب المثل کا علم یا مطالعه ۔

**Parol : (n)** [Fr. 'parole.'] (۱) کوئی چیز کہی ہوئی یا بولی ہوئی ؛ زبانی بیان ؛ قول ؛ اظہار(الفاظ میں) قوت نطق ، الفاظ ؛ تقریر خصوصاً قانون میں ۔ (۲) (قانون) بیان (قبل زبانی پیش کیا جاتا تھا) ۔

**Parol : (a)** (۱) زبانی ظاہر کیا ہوا ؛ زبانی ؛ قولی ؛ اب صرف قانون میں زبانی شہادت میں ۔ (۲)(معاہدہ یا اجارہ یا ٹھیکه) زبانی کیا یا تحریری غیر مہر شدہ ۔

**By parol :** زبانی ؛ بولی کے ذریعه ۔

**Parol evidence : (n)** زبانی گواہی ؛ قول گواہی ۔

**Parole : (n)** [L. 'parabola.'] (۱) قول زبان ؛ ایسا وعدہ جس کا نباہنا اپنی عزت قائم رکھنے کے لئے ضروری ہو ؛ سپاہیانه قول ۔ (۲) (فوج) قیدی کا وعدہ که وہ فرار کی کوشش نہیں کرے گا یا کچھ عرصے کے لئے جا کر لوٹ آئے گا یا معینه مدت میں قید کرنے والے کے مقابلے میں ہتھیار نہیں اٹھائے گا ۔ (۳) وہ شخص جو قول لے کر رہا کیا جائے ۔ (۴) قول لے کر رہا کرنے کی حالت ۔ (۵) وہ لفظ شناخت (pan word) جو افسر یا گارڈ کا معائنه کرنے والے استعمال کرتے ہیں ؛ پیرول ۔ (۶) (قانون) پیرل ؛ قولی رہائی ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

On parole : قول لے کر رہا کیا ہوا۔

Parole : (v) (۱) پیرول پر (قیدی کو رہا کرنا) ؛ قول یا وعدے لے کر قیدی کو رہا کرنا۔ (۲) (امریکا) اپنے اقرار نامہ یا مچلکہ پر کسی قیدی کو آزاد کرنا۔

Paroli : (n) [It. 'paroli' f. 'paro.'] (قمار بازی وغیرہ میں) شرط پر لگائی ہوئی اور جیتے ہوئے روپے چھوڑ کر دوسری شرط لگانے کا عمل ؛ پہلی شرط پر لگائی ہوئی رقم سے دوگنی رقم شرط پر لگانا۔

Paroli : (v) (قمار بازی میں) جیتے ہوئے روپے سے دوبارہ شرط لگانا۔

**Paromology** : (n) [L. 'paromologia.'] (علم البدیع) اپنے دعوے کو مستحکم کرنے کے لئے مخالف کی بعض باتوں کوتسلیم کر لینا۔

**Paronomasia** : (n) تجنیس (ذومعنین) ؛ ضلع جگت ؛ ایہام ؛ جناس لفظی۔

**Paronomassial/ Paronomasian** : (a) تجنیسی؛جناس لفظی سے متعلق۔

Paronomastic /-al : (a) دیکھو Paronomasial

Paronomastically : (adv.) تجنیسی طور پر ؛ جناس لفظی کے ساتھ۔

Paronychia : (a) [L.] (۱) (طب) واحس ؛ نتنا ؛ آماس انگشت ؛ ناخن کے قریب انگلی پر آماس یا ورم۔ (۲)(حیوانیات) خارپا۔ (۳) (نباتیات) جڑی بوٹی کی جنس کا پودا۔

Paronym : (n) [Gr. 'paronymon.'] لفظ جو دوسرے سے نکلا ہو یا ایک ہی اشتقاق کا لفظ ؛ ہم مشتق لفظ۔

Paronymous : (a) (۱) (لفظ) ہم مشتق کا ؛ اشتقاق مشترک کا۔ (۲) متجانس ؛ ہم تلفظ لیکن معنی میں فرق ہو۔

Paronymy : (n) متجانس صرفی ؛ ہم صرفی۔

Paroophoron : (n) [mod. L. 'ooporon.'] (۱) دیکھو Parovarium۔ (۲)عورت کے ابتدائی گردے کا ایک چھوٹا بچا ہوا حصہ۔

**Paropsis** : (n) (طب) فتور بصارت۔

**Paroquet** : Parakeet کا متبادل۔

Parorchid : (n) دیکھو Epididymis

Parosmia : (n) (طب) فتور شامہ۔

Parosteal : (a) اس قسم کی ہڈی سے متعلق۔

Parostotic : (a) (تشریح) تعظم جابجا ؛ ضریع استخوان کے باہر ہڈی کی بناوٹ۔

Parostotic : (a) دیکھو Parosteal

Parotic : (a) [Para+ Gr.'otikos.'] (تشریح) نزد گوش ؛ کان کے پاس۔

Parotid : (a) [L. 'parotis , parotid.'] (تشریح) کان کے پاس کا ؛ بنا گوشی ؛ نکفی ؛ خصوصاً کان کے پاس کا غدود۔

Parotid : (n) کان کے پاس کی نالی جو منہ تك پہنچتی ہے ؛ نکفہ ؛ غُدّہ بنا گوشی۔

Parotid ductor/ Stenson's duct : (n) کان کے پاس کی نالی جو منہ تك پہنچتی ہے۔

Parotid gland : (n) (تشریح) نکفہ ؛ غُدّہ ؛ بنا گوش ؛ کان کے پاس کا غدود۔

Parotiditis : (n) (طب) گل سوا ؛ کن پیرا۔

Parotis : (n) [Gr. 'parotis.'] (تشریح)نکفہ ؛ غُدہ بنا گوش ؛ کان کے پاس کا غدود۔

Parotitis : (n) ورم نکفہ ؛ کان کے پاس کے غدود کاورم کن پیڑ ؛ گل سوا ؛ گل پھڑے۔

Parotoid : (n) (حیوانیات) چمڑے کا بعض غدود سے دار پھوڑے کی شکل کے جو جانور (مینڈك) کے کان کے قریب ہوتے ہیں۔

Parotoid : (a) (حیوانیات) کان کے قریب کے غدود سے متعلق۔

Parous : (a) بچہ زا ؛ بچہ رکھنے والا ؛ تولید کنندۂ بچہ۔

-parous : (Suffix) [L. 'purus.'] لاحقہ بمعنی "زائندہ" ؛ "بچہ پیدا کرنا" ؛ "حامل"۔

Parousia : (n) [Gr. 'parausia.'] (دینیات) ظہور؛ حضرت مسیح کا ظہور ثانی۔

Parovarial : (a) نز بیضی۔

**Parovarium** : (n) (تشریح و حیوانیات) نز بیض ؛ مجاری منی زن۔

Paroxysm : (n) [mod. L. 'paroxysmus .'] (۱) (مرضیات) دورۂ مرض : شدت مرض (عضویات) طغیان مرض : تشنج ۔ (۲) پر جوش عمل : والہانہ حرکت : تشنج : کپ کپی : ام الصبیان : پسلی کا آزار : غلبہ : دورہ (ہنسی ، غصے وغیرہ کا) ۔ (۳) حد کمال : اعلیٰ درجہ ۔

Paroxysmal : (a) (۱) دورے کا : دورے کا سا : دورۂ مرض کا یا اس سے متعلق : شدت : سخت : طغیانی : لرزہ افگن : لرزہ آور ۔ (۲) (خصوصاً ارض میں) شدید لرزہ افگن سے متعلق ۔ (۳) دیکھو Catastrophic/Cataclysmayic ۔

Paroxysmalist / Paroxysmist : (n) (ارضیات) عقیدۂ آشوبیت کا قائل ۔

Paroxysmally : (adv.) (۱) دورے کے ساتھ : لرزہ افگن طور پر : شدت کے ساتھ ۔ (۲) آشوبیت کے ساتھ : بلائے ناگہانی کے طور پر ۔

Paroxytone : (a) [mod. L. 'paroxytonus.'] (یونانی صرف و نحو) (وہ لفظ) جس کے ماقبل کے آخر پر شدید تاکید ہو (Acute accent) ۔

Paroxytone : (n) وہ لفظ جس کے ماقبل آخیر پر شدید تاکید ہو ۔

Parpen(t) : (n) [OFr. 'parpain.'] (۱) دو رخا پتھر جو دیوار کے کے دونوں طرف نکلا ہوا ہو اور دونوں طرف سطح کی عمودی اور ہموار ہو ۔ (۲) Parpen wall کا مخفف ۔

Parpen(t) -wall : (n) دو رخے پتھروں سے بنی ہوئی ایک پتلی دیوار جیسے اندرونی دیوار ۔

Parquet : (n) [Fr. 'parquet.'] (۱) فرش زمین خاص کر لکڑی کے ٹکڑوں سے بنا ہوا فرش (زمین) : تختے کا فرش اکثر مختلف قسم کا کسی طرز سے آراستہ کیا ہوا : لکڑی کا فرش : تختوں کا فرش ۔ (۲) تھیٹر کے آڈیٹوریم (سماعت گھر) کا حصہ : آرکسٹرا کے قریب ترین نچلی منزل کے سامنے کا حصہ (خاص کر امریکا) ۔ (۳) (فرانس وغیرہ میں) اس قانون کے انتظامیہ کا شعبہ جرائم کی تدارک ، روک تھام ، تحقیقات اور سزا سے متعلق : فرش کے لئے لکڑی کا سامان : توصیفی معنوں میں بھی ۔

Parquet : (v) کمرے میں لکڑی کا فرش لگانا : تختوں کا فرش لگانا : لکڑی کا فرش کا سامان بنانا ۔

Parquetage : (n) لکڑی کا فرش کا سامان ، تختے وغیرہ : لکڑی کی منبت کاری : مرصع سازی : مختلف قسم کی لکڑیوں سے اعلیٰ نمونے کا کام خاص طور پر فرش زمین کے لئے ۔

Paraquetry / Paraqueteric : (n) دیکھو Parquetage

Parr / Par : (n) [Origin unkn.] (۱) سالمن مچھلی کا بچہ : (دوسرے سال کی سالمن مچھلی سے قبل کا) ۔ (۲) سیاہ رنگ کاڈ مچھلی : ایک قسم کی سمندری مچھلی (ایک سال سے کم کی) ۔

Parrakeet / Parakeet / Parroquet : (n) [Fr. 'Perroquet'.] (حیوانیات) توتک : دُرہ : ٹوئیاں ۔

Parrel / Parral : (n) [late ME.] (جہاز رانی) رسی کا بندھن : حلقۂ طناب : رسی : زنجیر یا لوہے کا حلقہ یا اینٹھن جس سے سہارے کی بلی کو مستول سے باندھتے ہیں ۔

Parrel / Parral : (v) حلقۂ طناب سے باندھنا : طناب سے مضبوط کرنا ۔

Parrhesia : (n) [med. L. 'parrhesia.'] صاف بیانی : سچائی قلب : آزادیٔ تقریر : بولنے کی آزادی ۔

Parricidal : (a) [L. 'parricidalis.'] (۱) پدر کشانہ یا مادر کشانہ : بزرگ کشانہ : پدر کشی یا مادر کشی کے گناہ سے متعلق : باپ ، ماں دوسرے قریبی رشتے دار کو قتل کرنے سے متعلق ۔ (۲) غدارانہ ۔

Parricidally : (adv.) پدر یا مادر کشی کے طور پر : ماں باپ کے قتل کے طور پر ۔

Parricide : (n) [Fr. 'parricide.'] (۱) وہ شخص جو اپنے ماں باپ یا دوسرے قریبی رشتہ دار کو قتل کرتا ھے ، نیز وہ شخص جو کسی واجب التعظیم آدمی کا قاتل ہوتا ھے : پدر کش یا مادر کش : بزرگ کش : عزیز کش : والدین کا قاتل ۔ (۲) غدار : قوم فروش : اپنے ملک کے خلاف بغاوت کا ملزم : (سیاسیات) غدار نیز توصیفی معنوں میں ۔

Parricide : (n) [Fr. 'parricide' or L. 'par(r)icidium.'] (۱) پدر کشی یا مادر کشی : بزرگ کشی ، عزیز کشی : قتل والدین ۔ (۲) غداری : قوم فروشی : ملک فروشی : (سیاسیات) غداری ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ۔

Parrock : (n) [OE . 'pearruc.'] (۱) (اب خاص کر بول چال میں) زمین کی گھری ہوئی جگہ : احاطہ : زمین : چھوٹا میدان یا کھیت (خصوصاً جو باڑے کے اندر ہو : گھڑ دوڑ کے میدان کا وہ حصہ جہاں گھوڑے دوڑنے سے پہلے جمع ہوتے ہیں ۔ (۲) کسی عمارت میں چھوٹا سا کمرہ یا حجرہ ، کوٹھری : (اصطبل میں) ایک جانور کی جگہ : تھان : گاؤ خانہ : میلے یا ہاٹ میں عارضی دکان یا سائبان : ٹوکرا یا

Parrotry : (n) طوطے کی طرح دوسرے اقوال وغیرہ کو بے سوچے سمجھے دہرانا یا ان کا اعادہ۔

Parry : (n) [f. Parry(v). ] (۱) کسی حملے کو روکنے کا عمل : پہلو بچانے کا عمل۔ (۲) حملے کا جواب یا اُسے روکنا ، توڑ : روک۔

Parry : (v) [Fr. 'parez.' ] (۱) کسی حملے کو روکنا : رد کرنا : وار خالی دینا۔ (۲) (مجازاً) روکنا : رد کرنا (ہتھیار یا گھونسے کا) رخ موڑ دینا : اسے پلٹ دینا : حریف کے حملے کو روک دینا۔ (۳)(سوال یا اعتراض سے) پہلو بچانا : ٹال دینا : دفع کر دینا : بچ نکلنا۔

Pars rationabilis : (n) [L. ] معقول حصہ : قسمت معقول۔

Parse : (v) [Origin doubtful.] تجزیہ کرنا : اجزائے کلام کی تشریح کرنا : تصریف کرنا : لفظ کو قواعد کے اصول کے مطابق الگ الگ ٹکڑے ٹکڑے کرنا اور اس کی طرف نشان دہی کرنا۔

Parsec : (n) [f. 'par(allax) + Sec(ond). ] پارسک : ثانیہ منظر۔

Parsee : (n) [pers. 'parsi. '] (۱) پارسی : ایرانی نسل کے وہ لوگ جو ساتویں اور آٹھویں صدی میں مسلمانوں کی ایذا رسانی سے گھبرا کر ہندوستان بھاگ آئے اور جو ابھی تک مذہب کے پیرو ہیں (Zoroastrianism) : آتش پرست : زر پرتشتی : گبر ، نیز توصیفی معنوں میں۔ (۲) ساسانی دور کی فارسی زبان۔

Parssism : (n) پارسیت : پارسی مذہب : پارسیوں کا مذہب۔

Parser : (n) تحلیل صرفی کرنے والا : تحلیل صرفی کی کتاب۔

Parseval /Parsefal : (n) [f. 'the name of the inventor, August von 'parseval . '] جرمن ہوائی جہاز کی ایک شکل۔

Parsi : (n) دیکھو Parser

Parsiism : (n) دیکھو Parseeism

Parsimonious : (a) (۱) بخیل : کنجوس : ممسک : خسیس : لئیم : جز رس : کفایت شعار : نیز مجازاً۔ (۲) (چیز) حقیر : کم مایہ : تھوڑا : قلیل : ناکافی : قلیل المقدار : ناقص : ادنیٰ یا گھٹیا درجے کا۔

Parsimoniously : (adv.) بخیلانہ : کنجوسی کے طورپر : کفایت شعاری سے : ممسکانہ۔

ٹاپا (مرغیوں کا) پھلکی : ٹوکری (مچھلیاں پکڑنے کی) (استعارۃً) پنجرا یا کال کوٹھری : باڑہ : احاطہ (مویشی ، مرغی ، بطخ وغیرہ کے لئے)۔

Parrock : (v) بند کرنا : گھیرنا : احاطہ کر لینا : ملفوف کرنا : (مکان کو ہر طرف سے) بند کر دینا : اچھی طرح بند کرنا : بندوق وغیرہ میں رکھ کر بند کرنا : قید کرنا : تنگ جگہ میں ، جیل خانہ میں بند کر دینا۔

Parrot : (n) [Fr. 'parroquet.' ] (۱) توتا : (۲) توتے کی طرح نقل کرنے والا : نقال۔ (۲) پوفین : بو قلموں منقار : ایک بحری پرندہ جس کی چونچ جھری دار اور مختلف اللون ہوتی ھے : یہ بحر ظلمات کے شمال میں ہوتا ھے۔ (۳) مچھلیوں کی ایک قسم (توتا مچھلی)۔

Parrot : (v) (۱) توتے کی طرح دہرانا :توتے کی طرح نقل کرنا۔ (۲) توتے کی طرح بے سوچے سمجھے رٹنا۔ (۳) توتے کی طرح دہرانے کے لئے سکھانا : توتے کی طرح سخت تربیت حاصل کرنا۔

Parrot-coal : (n) (اسکاتستانی ، روزمرہ) دیکھو Cannel coal

Parrot disease : (n) (بیطاری)توتا روگ : ایک قسم کی بیماری : حُمی البیغا۔

Parrot-fish : (n) (۱) توتا مچھلی : سمك البیغا : ایک قسم کی مچھلی جو چمکیلے رنگ اور توتے کی چونچ کی طرح سخت منہ والی ہوتی ھے۔ (۲) سخت جبڑے والی منطقۂ حارہ کے سمندروں میں پائی جانے والی ایک قسم کی مچھلی۔ (۳) آسٹریلیا کی ایک قسم کی مچھلی۔ (۴) ملفوف فکہ ماہی کی طرح کی ایک قسم۔

Parrot green : (n) سبز رنگ : زردی مائل سبز توتے کی طرح کا رنگ۔

Parrot tongue : (n) توتے کی طرح زبان خصوصاً ٹائفس میں انسانی زبان کی خشک حالت۔

Parrot weed : (n) زرد پھول والے درخت : منطقۂ حارہ میں ایک امریکی درخت۔

Parrot work : (n) محض تقلیدی اعادہ یا مصنوعی اعادہ۔

Parrot wrasse : (n) منطقۂ حارہ کے سمندروں میں پائی جانے والی سخت جبڑے والی مچھلی۔

Parroter : (n) وہ شخص جو سیکھے ہوئے کو دہراتا ھے : توتے کی طرح دہرانے والا : توتے کی طرح دہرانے والا : توتے کی طرح رٹنے والا۔

Parsimoniousness : (n) کنجوسی : بخیلی :جز رسی: کفایت شعاری۔

Parsimony : (n) [L. 'parsi- , parcimonia, -monium , f. pars.'] (۱) روپیہ خرچ کرنے میں احتیاط : روپیہ کے تصرف میں احتیاط : امساک : صرفہ جوئی : کم خرچی : جز رسی : بے حد کفایت شعاری۔ (۲) (استعارتاً) (ادنیٰ اور معمولی چیز میں) جز رسی : بخل۔ (۳) کنجوسی : بخل۔

Law of parsimony : قانون کفایت (یہ اصول کہ صرف اسی قدر اسباب وعلل یا کام کی اہمیت فرض کی جائے جتنی ضروری ہو) : قاعدہ صرفہ جوئی۔

Parsing : (n) (قواعد) تحلیل صرفی۔

Parsley : (n) [L. 'petroselinum . '] (نباتیات) جعفری : خراسانی اجوائن : جمود کی ایک قسم کی نبات : ایک چھتر دار پودا ، جس کے پھول سفید اور پتیلی خوشبودار ہوتی ہیں اور ان سے کھانے کی قابوں کو سجاتے ہیں۔

Hamburg parsley : تکلے کی شکل کا ایک پودا : سگار صورت ایک پودا۔

Milk / Milky parsley : اجمود کی قسم کا ایک درخت جس سے دودھیا رس نکلتا ھے۔

Wild parsley : مختلف جنگلی چھتر دار پودوں کے نام۔

Parsley-bed : (n) اجمود کی قسم کے پودے کا تختہ۔

Parsley-fern : (n) (نباتیات) کوہستانی جعفری جسے مونٹ بھی کہتے ہیں ایک قسم کا پودا۔

Parsley-piert/-pert : (n) (نباتیات) ایک قسم کا گلاب نما پودا۔

Parsnip : (n) [L. 'parstinaca.'] (نباتیات) سفید گاجر : ایک پودا جس کی جڑ ہلکے زرد رنگ اور پھول زرد ہوتے ہیں اور کھانے کے کام آتا ھے: ایک قسم کی گاجر۔

Fine (fair , soft) words butter no parsnip : (محاورہ) خالی خولی باتوں سے کام نہیں بنتا ھے۔

Meadow parsnip : دیکھو Cos-parsnip

Wild parsnip: (نباتیات) شقاقل مصری : جنگلی گاجر۔

Parson : (n) [L. 'parsona.'] (۱) (کلیسائی) اس کلیسائی حلقے کا پادری جس کے گرجے کی آمدنی کسی وقف یا جاگیر سے نہ ہو : ریکٹر : حلقے کا پادری (جس کو خود کلیسا کی طرف سے مدد معاش ملتی ہو)۔ (۲) اس حلقے کا پادری جس کے گرجے کے لئے کوئی وقف یا جاگیر ہو : پادری جو کسی بڑے یا مقتدر شخص کے عبادت خانے میں کام کرے : کسی خاندان کا پادری : نائب پادری۔ (۳) (بول چال) ہر پادری۔ (۴) روئیں دار یا نشانات رکھنے والے جانوروں کے لئے یا سیاہ پروں والے پرندے کے لئے بھی استعمال ہوتا ھے : نیز دیکھو parson bird۔ (۵) (مجازاً) رہنما پتا : سڑک بتانے والا ہاتھ جو چوراہوں پر سڑک کا نام لکھ کر لگایا جاتا ھے (خاص کر بول چال)۔

Isle of wight parson : ماہی خور پرندہ : ایک قسم کا پرندہ جو گز بھر لمبا ہوتا ھے : حریص : کھاؤ۔

Parson-bird : (n) مثلاً طائرہ : توئی : پادری طائر : حوری پرندہ : نیوزی لینڈ کا ایک پرند جس کے پر سیاہ اور گردن سفید ہوتی ھے : رُک : ایک طرح کا کوا۔

Parson gull : (n) ایک قسم کی بڑی بطخ : بڑی مرغابی جس کی پشت سیاہ ہوتی ھے۔

Parson-in-the -pulpit : (n) دو پودوں Cukoo-pint اور Moukshood کے نام۔

Parson's nose : (n) مرغ وغیرہ کا پٹھا :(حیوانیات) دمگاہ (مرغ)۔

Parson's week :(n) پادری کا ہفتہ (پیر سے سنیچر تک اور اتوار فرصت کے دنوں کے طور پر استعمال ہوتا ھے۔

Parsonage : (n) [med. L. 'personaticum'] (۱) کلیسائی وقف یا جاگیر : پادری کی مدد و معاش یا وظیفہ۔ (۲) پادری کا مکان : ریکٹر کا مکان : کبھی کبھی مذہبی وزیر کے قیام گاہ کے معنی میں بھی استعمال ہوتا ھے۔ (۳) توصیفی معنوں میں (بھی)۔

Parsondom : (n) پادریوں کی صفت : مجموعی طور پر پادری۔

Parsoned : (a) پادری دار (کلیسا) کلیسا میں شادی کیا ہوا (بول چال)۔

Parsoness : (n) (مزاحاً) حلقے کے پادری کی بیوی۔

Parsonic/-al :(a) پادری کا : حلقے کا پادری کا یا اس سے متعلق : روحانی : کلیسائی : مانند پادری۔

Parsonically : (adv.) پادری کے طور پر : حلقے کے پادری کے انداز سے۔

Parstriangularis :(n) جزو مثلثی۔

Part : (n) [L. 'pars, part.'] (۱) کل کا جزو :حصه : جزو : ٹکڑا : پاره : ڈویژن : بخش : قسمت ۔ (۲) چیزوں کا حصه: مرکب چیز کا جزو : لوگوں یا چیزوں کی تعداد ۔ (۳) اکثر بغیر چیز کے استعمال ہوتا ھے۔ (۴) (خصوصاً) لازمی جزو : جزو مکمل : عنصر : جز ۔ (۵) کتاب کا ایک حصه یا ایک جلد : ڈرامے کا ایک جز ، شاعری کا ایک حصه نیز کسی کام کا ہر ایک جز یا حصه : کتاب کے اجزا جو قسط وار شائع کئے جائیں ۔ (۶) جانور کے جسم کا حصه خصوصاً جمع میں۔ (۷) جسم کا حصه : عضو ۔ (۸) کسی چیز کے مساوی حصوں میں سے ایک حصه : (خصوصاً) (تعداد کے ساتھ) حصهٔ عاد ، کسی عدد کا ایسا مقسوم علیه حصه جو کچھ بھی باقی بچے بغیر تقسیم ہو جائے : مکمل مقسوم علیه : صحیح : قاسم جز ضربی : وہ عدد جسے کسی صحیح عدد سے ضرب دینے سے عدد معلوم حاصل ہو۔ (۹) حصه : شرکت : بخرا : سہم : کسی چیز کا حصه جو خاص آدمی کو دیا گیا ہو ۔ (۱۰) دیا ہوا حصه : قبضه : تصرف : دخل : مقبوضه شے ۔ (۱۱) حصے کا کام : آفس : بزنس (تجارت) کام جو کسی کو کرنا ھے : فرض ۔ (۱۲) (تھیٹر) ایکٹر کا پارٹ : کام : ایکٹر کو تضویض کیا ہوا کردار : رول ، نیز وہ الفاظ جو ایکٹر اپنے کردار کی ادائی میں بولتے ہیں : ایسے (الفاظ) کی کاپی ۔(۱۳)(موسیقی) سُر : سرتی : قطعه موسیقی : ترانه : (کسی شخص یا کسی باجے کی) آواز : سُر : الفاظ کی ترتیب کسی خاص آواز کے لئے ۔(۱۴) ذاتی صفات (جمع قدیم) علم و فضل : قابلیت : استعداد : جوہر : صلاحیت : ذہانت : ذکاوت ۔ (۱۵) ملك کا خطه: ملك کا علاقه : دنیا کا خطه : علاقه(خصوصاً جمع میں)۔ (۱۶) (نزاع وغیرہ میں کسی کی) جنبه داری : طرفداری : حزب : فریق : جماعت : پارٹی : معین : شریك : حریف : رقیب ۔ (۱۷) مانگ جو بالوں میں نکالی جاتی ھے : (امریکا) بالوں کی مانگ ۔

Art and part : ساخت و پرداخت : تدبیر و عمل :تدبیر و تکمیل۔

For my part : جہاں تك میرا تعلق ھے : اپنی طرف سے : اس بات میں جہاں تك میرے حصے کا تعلق ھے ۔

For the most part : اکثر : زیادہ تر۔

In good part : لطف وکرم سے :پاسداری سے : خیال کے طور پر : دل شکنی کے بغیر : خاطر شکنی کے بغیر۔

In ill part : بغیر پاسداری کے :بغیر خیال کے طور پر : غیر ہمدردانه طور پر۔

In part : جزواً : کچھ : حصے کے طور پر۔

Most part : سب سے بڑا حصه : زیادہ تر حصه: بڑی تعداد.

Most part : (adv.) زیادہ حصے کے طور پر: بڑی تعداد میں : زیادہ تر : اکثر : عموماً۔

On the part of : کی طرف سے : جیسا که :جہاں تك(کسی کے پاس کے حصه لینے کا ) تعلق ھے : ذریعه سے انجام پایا ہوا یا بنایا ہوا۔

The (privy) parts : اندام نہانی : فرج۔

To have neither part nor lot in : قطعاًواسطه نه رکھنا: بالکل بے تعلق ہونا ۔

To have part : واسطه رکھنا : شریك ہونا:تعلق رکھنا : حصه کرنا : حصه لینا ۔

To play (act) a part : جلسه منعقد کرنا : کسی کام کے پیچھے لگ جانا : دھوکا دینا : چال چلنا : مصنوعی کردار پیش کرنا : جل دینا ۔

To play (act) the part of : عمل کرنا : کام کرنا ۔

To play a noble part : شرافت کا ثبوت دینا : حق شرافت ادا کرنا : شریفانه برتاؤ کرنا۔

To play an urworthy part : کمینه پن کا ثبوت دینا : کمینه پن سے کام لینا۔

To take part : شریك ہونا : حصه لینا۔

To take the part of : کسی کی طرفداری کرنا :جانب داری سے کام لینا۔

To take (words) in good part : برانه ماننا۔

Part : (adv.) جز واً : کچھ : حصے میں : حصے کے طور پر : جزئی طور پر : جزوی طور پر۔

Part : (v) [L.(Rom)'partire,partiri.'] (۱) الگ الگ کرنا:اجزا کرنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا : تقسیم کرنا : پھاڑنا یا پھٹنا۔ (۲) مانگ نکالنا : کنگھی (بالوں کو) الگ کرنا۔ (۳) (جہاز رانی) توڑنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا : منقطع کرنا : بدلنا : کشتی کو لنگر سے الگ کرنا یا کشتی کا لنگر سے الگ ہونا ۔ (۴) تقسیم برداشت کرنا : ٹکڑے ہونا گوارا کرنا ۔ (۵) (لوگوں کی جماعت متعلقه کو) علاحده کر کے تعلق منقطع کرنا۔ (۶) دو آدمیوں یا چیزوں کو ایك دوسرے سے الگ

کر دینا؛ (لڑنے والوں کو) (ایک دوسرے سے)الگ کرنا
(۷) علاحدہ کرنا یا الگ کرنا ؛ سرحد کے طور پر
علاحدہ کرنا؛ (نیز مجازاً) خیال میں الگ کرنا؛
امتیاز کرنا؛ فرق کرنا۔ (۸) (ٹیکنیکل استعمال
میں) ایسڈ کے ذریعہ (خاص کر دھات میں) (سونا
اور چاندی کو) ایک دوسرے سے الگ کرنا۔
(۹) کسی چیز سے الگ ہونا؛ نکلنا؛ ظاہر ہونا؛
خارج ہونا ؛آزاد ہونا ؛(دو طرفہ معنی میں)
علاحدہ علاحدہ آنا یا جانا ؛ایک دوسرے کا ساتھ
چھوڑنا؛ رخصت ہونا؛ روانہ ہونا؛ چلے جانا ؛
مرنا۔ (۱۰) حصوں میں تقسیم کرنا؛ بانٹنا؛
متعدد لوگوں کے درمیان ؛ دوسرے یا دوسروں کے
ساتھ شریک ہونا ؛ ایک کا حصہ دوسرے کو دینا۔

The cord parted : رسی ٹوٹ گئی۔

To part a flight , fray : لڑنے والوں کو علاحدہ کرکے جنگ یا لڑائی ختم کرا دینا۔

To part brass rags with : دوستی کٹ کر دینا؛ دوستی منقطع کر دینا۔

To part company : جماعت سے الگ ہو جانا؛ صحبت ترک کر دینا؛ ساتھ چھوڑ دینا۔

To part friends : دوستانہ حالت میں جدا ہونا۔

To part from : جدا ہونا؛ رخصت ہونا۔

To part the hoof : پھٹے ہوئے کھُر والا ہونا۔

To part with : خدا حافظ کہنا؛ جدا ہونا ؛رخصت ہونا؛ علاحدہ ہونا؛ دے دینا؛ (مال و اسباب وغیرہ) حوالے کرنا ؛ کام سے الگ کرنا (ملازم کو)۔

Part and parcel : (n) اہم جز؛ جز اصلی و لازم ؛ لازمی حصہ۔

Part delivery : (n) جزوی سپردگی ؛ حوالگی۔

Part leading : (n) (موسیقی) نمایاں سُر؛ موسیقی میں رہنمائی کرنے والی آواز۔

Part-music : (n) (موسیقی) موسیقی کے حصہ خصوصاً پوری طرح آواز دینے والے۔

Partage : (n) [Fr. 'partir.'] (۱) تقسیم (خصوصاً) حصوں میں تقسیم۔ (۲) حصہ ؛ جزو ؛ نصیب ؛ قسمت۔

Partake : (v) (۱) شرکت کرنا یا شریک ہونا ؛حصہ لینا (کسی چیز میں یا کسی کے ساتھ)۔ (۲) تناول کرنا ؛ نوش کرنا؛ کھانا یا پینا۔ (۳)کسی کام یا حالت میں حصہ لینا ؛ شریک ہونا؛ کوئی چیز لینا (کسی صفت کا) رنگ پایا جانا (کسی چیز میں)۔

Partakeable / Partakable : (a) شریک ہونے کے لائق ؛ قابل شرکت ؛ قابل حصص۔

Partaker : (n) شریک ؛ شرکت کرنے والا ؛ شریک دار ؛ وہ شخص جو تقسیم یا حصے میں شریک ہوتا ہے ؛ ساتھی ؛ رفیق ؛(کاروبار) شریک ؛ حصہ لینے والا ؛جانب دار ؛ طرفدار ؛ مدافع۔

Partaking : (n) شرکت ؛ حصہ لینا؛ شریک ہونے کا عمل؛ شریک ہونا؛ حصے دار ہونا؛ مشارکت ؛ جانب داری ؛ طرفداری۔

Partan : (n) [Celtic.] (اسکاتستان) کیکڑا؛ کوک ؛ سرطان صغیر ؛ (مجازاً) بری فطرت کا آدمی ؛ بری خصلت کا آدمی۔

Partan face : (n) (اسکاتستان) ترش رو شخص۔

Parted : (a) (۱) حصوں میں منقسم ؛ تقسیم شدہ ؛ جدا شدہ ؛ علاحدہ کیا ہوا ؛ پھٹا ہوا؛ بال علاحدہ کیا ہوا (مانگ کی طرح)۔ (۲) جس کی جڑ کے قریب دراز یا شگاف ہو مثلاً گل اندر کی پتیاں یا مسند کاسۂ گل ؛ سہ شگافہ ؛ سہ درزہ (پتی) جو قریب قریب ڈنٹھل تک تین حصوں میں منقسم ہو۔ (۳) (نقابت) مختلف اللون ؛ رنگ برنگ کا ؛کپڑا ؛ گھوڑے کا آرائشی ساز وسامان وغیرہ کا۔ (۴) کسی ڈرامہ کا پارٹ کیا ہوا ؛ ڈراما کا پارٹ تفویض کیا ہوا۔

Parter : (n) تقسیم کرنے والا ؛ وہ شخص جو حصہ بخرا کرتا ہے ؛ خصوصاً وہ کام کرنے والا جو بنڈل یا شیٹ کو علاحدہ کرتا ہے۔

Parterre : (n) [Fr. 'parterre.'] (۱) (باغ کا) تختہ ؛ چمن (مسطح جگہ جس میں پھولوں کی کیاریاں ہوتی ہیں ) ؛ گل کاری کیا ہوا مخصوص باغ ؛ نیز مجازاً۔ (۲) (تھیٹر) سامعین کی نشست گاہ میں نیچے کی منزل۔

Parthen - / Partheno- : (Prefix) لاحقہ بہ معنی "باکرہ" ؛ "بکر" ؛ "کنواری" ؛ بغیر بیج کے ہونے والی ؛ خود سے ہونے والی یا والا۔

Parthenic : (a) [L. 'parthenium.'] مختلف پودوں سے متعلق۔

Parthenic acid : (n) (کیمیا) پارتھینم کی چند قسموں سے حاصل

Parti - : سابقہ : بمعنی "مختلف" : گوناگوں۔

Parti- : [comb. 'form of L. 'pars, part.' ] سابقہ بہ معنی " جزئی" : جزوی ۔

Parti-coloured/ Particoloured/ party- : (s) (۱) مختلف اللون : پچ رنگی : رنگ برنگ : گوناگوں : بو قلموں : ابلق۔ (۲) (مجازاً) بساط دار : شطرنجی مانند : تنوع۔

Partial : (a) [Late L. 'partialis.' ] (۱) جانب دار : بیجا پاسداری کرنے والا : طرفدار : غرض آمیز : دلچسپی رکھنے والا : غرض رکھنے والا : غیر منصف : بے انصاف۔ (۲) ہمدردانہ : جانب دارانہ : ہم درد : درد مند : موئد : تائیدی۔ (۳) ( To کے ساتھ ) متعلقہ : گرویدہ : محبت آمیز (بول چال)۔ (۳) جزوی : جزئی : ادھورا : نامکمل : ایک جز و کا : ایک حصے کا : خصوصاً کل کا ایک جزو جو پورا بناتا ہو : جزو : حصہ : عنصر : ترکیبی جز۔ (۵) (علم النجوم) (کسوف) جزئی : (منسوب) جزئی : ادھورا (گرہن) : ادھ (گرہن)۔ (٦) (ریاضیات) (کسور) جزئی : تفریقی یا تفریق عمل وغیرہ کے لئے استعمال ہوتا ھے جو صرف متغیرمیں ایک سے متعلق ہوتا ھے : معمولی فیصلہ کن ۔ (۷) (نباتیات) ثانوی : ماتحت : تابع : پھولوں کے گچھوں کا چھوٹا حصہ۔ (۸) (موسیقی ، سمعیات ) جزئی (سُر ) جو مل کر مکمل سُر بن جاتے ہیں : جزئی (سُرتی) مضاعف (سُرتی ) ملتے ہوئے سروں کا : ہم آہنگی کا۔ (۹) (رومی کلیسا) کلیسائی رسم (عشائے ربانی وغیرہ ) کے بعد سزا کی جزوی معافی سے متعلق ۔

Partial : (n) (موسیقی) ہم آہنگ سُر : ملتے ہوئے سُر : partial tone کا مخفف۔

Partial correlation : (n) (طبیعیات) جزوی ربط : جزوی ہم رشتگی۔

Partial determinant : (n) (ریاضی) معمولی فیصلہ کن۔

Partial denture : (n) مصنوعی دانت جسے لگایا اور نکالا جا سکے۔

Partial diagram : (n) (طبیعیات)جزوی خاکہ : جزوی ڈائیگرام۔

Partial disablement : (n) (سماجیات) جزوی معذوری۔

Partial eclipse : (n) (علم النجوم) ادھ گرہن : کسوف جزئی : خسوف جزئی۔

Partial enrichment : (n) (طبیعیات) جزوی توقیر۔

کیا ہوا ترشہ ۔

Parthenine : (n ) ایک قسم کا الکوحل جو بخار اور ہذیان کی بیماری میں کام آتا ھے ۔

Parhenocarpy : (n) (نباتیات) خود اثمار۔

Parthenogeny : (n) (نباتیات) مادہ گمثی ملاپ۔

Parthcnogenesis : (n) (نباتیات) خود زائی : (حیوانیات) باکرہ زائی: (حیاتیات) خودزائی : بغیر ازدواج کے پیدا ہونا۔

Partificial parthenogenesis : (n) (حیوانیات) مصنوعی باکرہ زائی۔

Parthenogenic / -netic / -nitive / Parhinogenous : (a) باکرہ زا : خود زا : بغیر نر اور مادہ کے ملے ہوئے پیدا ہونے والا یا اس سے متعلق۔

Parthenogenitically : (adv.) خود زائی کے طور پر : باکرہ زائی کے طور پر۔

Parthenogonidium : (n) (نباتیات) خود زا کائی : ایک قسم کی سمندری کائی جو خود نکل آتی ھے ۔

Parthenology : (n) (طب) بکارت شناسی : بکارت کے سلسلے میں مطالعۂ طبی ۔

Parthenospore : (n) (نباتیات) باکرہ بذرہ۔

Parthia : (n) (ارضیات) پارت : کوہستان : پارتھیا۔

Parthian : (a) پارتھیائی : پارتھیا کا : (پارتھیا قدیم زمانے میں مغربی ایشیا کی ایک سلطنت تھی) ۔

Parthian : (n) ساکن پارتھیا : پارتھیا کا باشندہ۔

Parthian galance : (n) پچھلی نظر: نگاہِ واپسیں : وہ نظر جو چلتے وقت ڈالی جائے ، (پارتھیا ئی تیر اندازوں کی طرح جو بھاگتے بھاگتے پیچھے کی طرف مارتا جاتا ھے ) ۔

Parthian shot : (n) چلتے وقت کی چوٹ : رخصتی چوٹ : (کسی استدلال یا بحث کے خاتمے پر کوئی ایسی بات جس کا زبردست اثر ہو )۔

Parti : (n) [Fr. '] بر : جوڑا (وہ مرد یا عورت جو شادی کے لئے اچھا جوڑا سمجھا جائے ) : شخص : فرد : فرقہ : شریک : ہمسر : شادی کے لائق شخص۔

Partial fraction : (n) (ریاضیات) کسور جزئی : (طبیعیات) جزوی کسر۔

Partial loss : (n) جزوی نقصان۔

Partial order : (n) (طبیعیات) جزئی حکم : جزوی ترتیب۔

Partial petiole : (n) (نباتیات) جز برگ۔

Partial pressures : (n) (کیمیا) جزوی فشارات : (طبیعیات) جزوی دباؤ۔

Law of partial pressures : (کیمیا)کلیہ جزوی فشارات۔

Partial product : (n) (ریاضی) جزئی حاصل ضرب : (طبیعیات) جزئی حاصل۔

Partial specific volume : (n) (طبیعیات) جزوی نوعی حجم۔

Partial to : (n) مائل : شائق : پسند کرنے والا کسی شخص یا چیز کو۔

Partial tone : (n) (موسیقی ، سمعیات) جزئی سُرتی :مصناعف سُرتی۔

Partialism : (n) (۱) ریاضی اصول یا نظریہ جو تمام حقیقت واقعہ کو شامل نہیں کرتا ہو۔(۲) (دینیات) تخصیص پسندی : عقیدہ بر گزیدگی : عقیدہ نجات خواص۔

Partialist : (n) (۱) طرفدار : جانب دار : متعصب آدمی :ہوا خواہ : حامی :مددگار۔ (۲) وہ شخص جس کی معلومات اور متوقع حالات محدود ہوں۔ (۳) دیکھو Particularist۔

Partiality : (n) [med. L. 'partialitas.'] (۱) جزئی ہونے کی صفت : طرفداری : جانب داری : بیجا پاسداری : ہوا خواہی : تعصب : (سیاسیات) طرفداری ؛ رعایت۔ (۲) شوق : میلان : غرض : کسی خاص چیز یا شخص کے متعلق حسن ظن یا رغبت : رحجان : میلان طبع۔

Partialize : (v) [Fr. 'partialiser .'] طرفداری کرنا : جانب داری کرنا : رعایت کرنا : نا جائز اثر ڈالنا : تعصب پیدا کرنا۔

Partially : (adv.) (۱) جانب دارانہ : پاسدارانہ : طرفدارانہ : طرفداری کے ساتھ : رعایت کے طور پر۔ (۲) جزئی طور پر : کسی قدر : نا مکمل طور پر۔

Upper partial tone : ہم آہنگ : ملتے ہوئے سُر۔

Partibility : (n) تقسیم : تفریق۔

Partibile : (a) [Late L. 'partibiles.'] (۱) جدائی پذیر : قابل افراز : تقسیم پذیر : قابل تقسیم (خصوصاً وہ مشترک اراضی جو قابل تقسیم ہو) : تفریق پذیر : جو ایك دوسرے سے علاحدہ ہو یا کیا جا سکے : متفرق۔ (۲) قابل تقسیم میراث کے متعلق : جو تقسیم وراثت کے متعلق ہو۔

Participable : (a) [med . L. 'participer.'] شرکت برادانہ : شرکت کرنے کے لائق : قابل شرکت : قابل تقسیم۔

Participant : (a) شرکت کرنے والا : شریك : سہیم : دخیل : حصہ لینے والا۔

Participant : (n) (کسی چیز میں) حصہ لینے والا : شرکت کرنے والا : شریك : انبار : سہیم : دخیل : تقسیم کرنے والا شخص۔

Active participant : (فلسفہ، نفسیات، تعلیمات)فعال شریك۔

Observer participant : (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات ) ناظر شریك۔

Participate : (v) [L. 'participare.'] (۱) شریك ہونا : شامل ہونا : شرکت کرنے کی چیز میں کسی شخص کے ساتھ (with)۔ (۲) (p. of) کچھ رنگ پایا جانا (کسی صفت یا کسی چیز کا)۔

Participating : (n) حصہ لینا : شرکت کرنا : حصہ لینے کا عمل۔

Participatingly : (adv.) شرکت کے طور پر : حصہ کے طور پر :حصہ لیتے ہوئے : شریك کرتے ہوئے۔

Participation : (n) [late L. 'participatio.'] (۱) حصہ لینے کا عمل : شرکت۔ (۲) عام طر پر حصہ لینے کا عمل یا حالت : شرکت : مشارکت : ساجھا : اشتراك عمل یا مقصد : برادری : اخوت۔ (۲) (دوسرے کے ساتھ) کسی عمل یا کام میں حصہ لینا۔

Pupil participation : (فلسفہ ، نفسیات ، تعلیمات )شرکت طلبہ۔

Participative : (a) [med. L. 'parcipitativus.'] شرکت پذیر : شرکتی : شامل ہونے کی صفت رکھنے والا۔

Participatory : (a) شریك : شرکت کرنے والا : حصہ لینے والا۔

Participatory : (a) مشارکتی : شرکت کے ذریعہ مشخص کیا ہوا۔

Participial : (a) [ L. 'participialis.'] حالیہ : صفت فعلی کا یا اس سے متعلق : اسم فاعلی یا اسم مفعولی۔

Participial : (n) صفت فعلی : وہ صفت جس میں فعل کی بھی بعض خواص ہوتے ہیں ۔

Participial adjective : (n) صفت اسم فاعلی ۔

Participialize : (v) حالیہ بنانا : صفت فعلی بنانا : صفت فعلی میں تبدیل کرنا ۔

Participially : (adv.) بہ طور حالیہ ۔

Participle : (n) [L. 'participium.'] (قواعد) ایسا لفظ جو اسم صفت اور فعل کی خصوصیت کا حامل ہو : صفت فعلی : وہ صفت جس میں فعل کے سبھی بعض خواص ہوتے ہیں : صفت اسم فاعلی ۔

Past participle : (قواعد) ماضی معطوفہ : وجہ وصفی مجہول : صفت اسم مفعولی ۔

Present participle : اسم حالیہ ۔

Particle : (n) [L. 'particula.'] (۱) کسی قول یا بیان یا تحریر کا بہت ہی چھوٹا حصہ : چھوٹا جملہ : فقرہ : ٹکڑا ۔ (۲) ذرہ (ارضیات) ۔ (۳) خفیف مقدار : ایک ذرہ : ریزہ : کسی بات کا ادنیٰ ، معمولی حصہ ۔ (۴) (حرف و نحو) حرف ۔ (۵) (عشائے ربانی کے متعلق) پاک روٹی کا ٹکڑا : نذرانہ کی روٹی ۔

Particular : (a) (۱) کسی خاص شخص یا چیز سے متعلق : خصوصی : خاص : مخصوص ۔ (۲) انفرادی : منفرد : غیر عمومی ۔ (۳) (منطق) جزوی : جزئی : شامل جزء : مختصات ۔ (۴) جدا : علاحدہ : الگ ۔ (۵) غیر معمولی : قابل ذکر : خاص ۔ (۶) بعض آئی امبک بحروں کی معمولی تبدیلیاں جو مناجات میں مستعمل ہیں (خصوصاً امریکا میں) ۔ (۷) کل کے علاحدہ حصوں ، جزء ترکیبی یا تمام سے متعلق یا بحث کرنے والے : مبنی بر جزئیات : مبنی بر قرائن : اتفاقی : تفصیلی : تفصیل دار : مفصل مشرح ۔ (۸) احتیاط پسند : صحت پسند : (عمل کی تفصیل سے متعلق) : محتاط : نفاست پسند : نازک مزاج (کھانے پینے وغیرہ میں) : تنک مزاج : نک چڑھا ۔ (۹) دقیقہ رس : جزرس : جزئیات کی صحت پر زور دینے والا ۔

In particular : خصوصاً : خاص طور پر : بالخصوص : خاص کر ۔

Particular : (n) (۱) حد : شق : جزء تفصیل ۔ (۲) (جمع) مفصل کیفیت : مفصل حالات : مفصل بیانات : مفصل اطلاعات : تفصیلی حساب ۔ (۳) شخصی انفرادیت خصوصاً نجی آدمی یعنی وہ شخص جو سرکاری عہدہ یا حیثیت نہیں رکھتا ہو ۔ (۴) (زیادہ مہم طور پر) خصوصی حالت یا مخصوص صورت یا موقع (عموماً جمع میں) ۔ (۵) (منطق) مخصوص قضیہ ۔ (۶) (عامیانہ روزمرہ) کوئی جگہ یا شخص کی صفت یا اس سے متعلق کوئی چیز مثلاً ، لندن کا کُہر ۔ (۷) مخصوص دوست : خاص ساتھی ۔

Particular Baptists : (n) تخصیص پسند بپٹسٹ : بپٹسٹ فرقے کے وہ لوگ جو برگزیدگی اور نجات خواص کا عقیدہ رکھتے ہیں ۔

Particular complex : (n) (نفسیات) خاص خلط ۔

Particular election : (n) عقیدہ بر گزیدگی ، یہ عقیدہ کہ خدا اپنے مخصوص بندوں کو منتخب کر کے انہیں اعلیٰ مراتب عطا کرتا ہے ۔

Particular enunciation : (n) (طبیعیات) دعویٰ خاص : مخصوص دعویٰ : مخصوص اعلان ۔

Particular estate : (n) (قانون) مخصوص املاک : خصوصی علاقہ : ایک مختصر جائداد تاحین حیات وراثتاً اولاد صلبی تک یا کسی (خاص مدت تک) جو کسی بڑی جائداد سے دی جاتی ہے جو جائداد مابعد یا جس میں قضیت مابعد حاصل ہوتی ہے ۔

Particular idea : (n) (نفسیات) جزوی تصور : مخصوص ۔

Particular integral : (n) (طبیعیات) مخصوص تکمیلیہ ۔

Particular redemption : (n) (عقیدہ) نجات خواص : یہ عقیدہ کہ صرف خاص لوگوں کی نجات ہو گی ۔

Particular tenant : (n) (قانون) مخصوص املاک کا قابض یا متصرف : مستاجر ملک خاص ۔

Particularism : (n) [mod. L. 'particularismus.'] (۱) (دینیات) تخصیص پسندی : عقیدہ برگزیدگی اور عقیدہ نجات خواص ۔ (۲) فرقہ پرستی : فرقہ بندی : تفریق پسندی : خلوت پسندی : پورے طور پر کسی جماعت سے خود کو وابستہ کرنا : الگ تھلگ رہنے کی خواہش : مخصوص پارٹی : فرقہ : نسل اور ملک سے خصوصی تعلق رکھنے والا : (سماجیات) فرقہ بندی ۔ (۳) (سیاسیات) یہ اصول کہ متحدہ سلطنت کے اندر ہر ایک ریاست کو اس بات کی اجازت ہو کہ آزاد حکومت قائم کریں ، قانون بنائیں اپنے حقوق کی حفاظت کریں : اصول خود مختاری : جزوی آزادی : آزاد

وفاقیت کا اصول (خصوصاً جرمن ریاست میں)۔

**Particularist : (n)** (۱) عقیدۂ نجات خواص اور عقیدۂ بر گزیدگی کا حامی۔ (۲) فرقہ پرست ؛ تفریق پسند ۔ (۳) آزاد و فاقیت کا حامی ۔

**Particularity : (n) [Late L. 'particularitas.']** (۱) خاص ہونے کی حالت ؛ حالت غیر عادی۔ (۲) مخصوص یا مخصوص قسم ہونے کی حالت یا صفت۔ (۳) تخصیص ؛ خاص ہونا ؛ خصوصیت ؛ خاصہ ۔ (۴) تفصیل ؛ شرح ؛ خاص حالت ؛ مخصوص واقعہ یا مسئلہ ؛ امر خصوصی۔ (۵) جزئیات۔ (۶) بیانات کی تفصیل ؛ دقیقہ رسی ؛ باریک بینی ؛ نکتہ سنجی۔ (۷) نفاست پسندی ؛ نازك مزاجی۔

**Particularization : (n)** (۱) تخصیص ؛ خصوصیت ۔ (۲) متمیز ؛متاثر۔ (۳) تفصیل ؛ شریح ؛ صراحت ؛ تصریح ؛ نام بہ نام تذکرہ۔

**Particularize : (v) [Fr. 'particulariser.']** (۱) تخصیص کرنا یا کر دینا ؛ مخصوص کرنا ؛ خاص کرنا (عام کی ضد)۔ (۲) نام بہ نام ذکر کرنا ؛ ایك ایك کر کے بیان کرنا ؛ فرداً فرداً بیان کرنا ؛تشریح کے ساتھ بیان کرنا ؛ تشریح کرنا ؛ صراحت کرنا ؛ تعین کر دینا۔ (۳) تفصیل میں جانا ؛ جز ئیات میں جانا۔ (۴)علاحدہ کرنا ؛ ممیز کرنا ؛ متاثر کرنا ؛ منفرد کرنا ۔

**Particularly : (adv.)** خصوصاً ؛ بالخصوص ؛ خاص طور پر ؛خاص کر۔

**Particulars : (n)** (عقیدۂ) جزئیات ؛ کوائف ؛ تفصیلات۔

**Particulate : (a) [L. 'particula.']** (کیمیا) ذراتی ؛ذرات دار ؛ بصورت ذرہ ؛ (فلسفیات ، نفسیات، تعلیمات) ذرّی ۔

**Particulate inheritance : (n)** (حیوانیات) توارث خصوصیات۔

**Partic : (n) [Fr.]** کھیل میں برابری ؛ (کھیل میں) مد مقابل ؛ حریف ؛ جوڑ۔

**Partie carree : (n)** چار کی جماعت ؛ چار کی پارٹی ۔

**Partile : (a) [late L. 'partilis.']** (علم النجوم) (صورت ؛ شکل) ایك ہی درجہ یا حد ؛ نکتے کا ؛ کم از کم ایك حد کے اندر ؛ دقیق ؛ منطبق ۔

**Partile conjunction : (n)** (علم النجوم) دو اجرام فلکی کا اجتماع ؛ قران ۔

**Parting : (n)** (۱) Part کا عمل ؛ Part کا حاصل مصدر ؛تقسیم ؛ حصے ؛ اس عمل کا نتیجہ ؛ وہ چیز جس کا حصہ ہو۔ (۲) توڑنا ؛ فاصل ؛ پھاڑنا ؛ تقسیم ؛ کوئی چیز جو علاحدہ ہوتی ہے۔ (۳)مانگ (جو بالوں میں نکالی جاتی ہے)۔ (۴) علاحدگی ؛ خصوصاً ٹیکنیکل استعمال میں۔ (۵) وہ چیز جو دو چیزوں کو علاحدہ کرتی ہے ؛ فاصل شے ۔ (۶) وہ جگہ جہاں دو یا دو سے زیادہ چیزیں علاحدہ کی جائیں یا علاحدہ ہوتی ہیں ؛ فاصل آب ؛ پن دھارا ؛ (کان کنی اور ارضیات) چٹان کی پرت ؛ زمین کی پرت ؛ طبق ؛ تہ وغیرہ۔ (۷) (بنیاد) عمدہ بالو یا دوسری سفوف سی چیزیں جو ڈھلائی کے حصوں کو چپك جانے سے روکنے کے لئے استعمال کی جاتی ہیں۔ (۸) دو یا دو سے زیادہ اشخاص کی باہمی علاحدگی ؛ (ان کا) رخصت ہونا ؛ وداع ؛ روانگی نیز مجازاً۔ (۹) (بطور صفت) رخصتی ؛ وداعی ؛ آخری نتیجہ۔

**Water- parting :** فاصل آب ؛ پن دھارا۔

**Parting : (a)** (۱) علاحدہ کرنے والا ؛ تقسیم کنندہ ؛ جدا کرنے والا ؛ (دو چیزوں کے درمیان حد فاصل قائم کرنے والا ؛ تقسیم کرنے والا ؛ توڑنے والا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا ۔ (۲) رخصتی ؛ جدائی ؛ (مجازاً) مردنی ؛ مرنا ؛ عازم ؛ رحیل ؛ حالت نزع میں ۔

**Parting-bead : (n)** چوڑی پٹی جو دو حصوں کو الگ کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے ؛ ساش دار کھڑکی کے فریم میں ایك طرف لگا ہوا لکڑی کا عمودی ٹکڑا جس سے ساشوں کوالگ رکھا جاتا ہے جب اٹھایا یا جھکایا جاتا ہے ۔

**Parting cup : (n)** (۱) رخصتی جام ؛ جام جس میں دو دستے لگے ہوتے ہیں جس سے دو شخص رخصت ہونے کے وقت باہم ایك ایك گھونٹ شراب کا پیتے ہیں۔ (۲) ایك قسم کا پیالہ یا مرکب مشروب جو بوزہ اور شیری سے بنتا ہے ؛ جدائی یا علاحدگی کا یا اس سے متعلق۔

**Parting of the ways : (n)** (۱) دوراہا؛ سہ راہا وغیرہ۔(۲)(استعارتاً) عمل کا دوراہا ؛ زندگی کا دوراہا ؛ وہ موقع جب یہ فیصلہ کرنا ہوکہ مختلف طریقوں میں کون سا طریق عمل اختیار کیا جائے ۔

**Parting sand : (n)** وہ بالو جو ڈھلائی کے حصوں کو سطح سے چپکاؤ سے بچانے کے لئے استعمال ہوتا ہے ؛ شن یا ماسۂ قالب ریزی ؛ قالب ریزی میں استعمال ہونے والا بالو ۔

**Parting-strip : (n)** دیکھو Parting-bead

Parting tool : (n) (اوزار) فاصل اوزار : فاصل رُکھانی ۔

Partipris : (n) وہ خیال جو پہلے سے دل میں ہو ۔

Partisan / Partizan : (n) [Fr. 'partisan.'] (۱) حمایت یا طرفداری کرنے والا : طرفدار : حامی : خصوصاً کسی شخص پارٹی یا جماعت یا مقصد کا سر گرم حامی : (اکثر برے مفہوم میں) : اندھی : متعصبانہ : غیر معقول طور پر حمایت کرنے والا : متعصب پیرو ۔ (۲)(فوج) ایک بے قاعدہ فوج کا رکن یا سپاہی جو ملک کو دشمنوں سے پاک کرنے یا اچانک ہلہ بولنے کے لئے بھرتی کیا گیا ہو : رضا کار دستہ جو اسی طرح مقرر کیا گیا ہو : گریلا سپاہی : ایسے سپاہیوں کے دستے کا لیڈر : گریلا کا سردار : (سیاسیات) طرف دار : حامی ۔ (۳) چھاپا مار دستے کا سپاہی ۔

Partisan/ Partizan : (a) (۱) طرفدار کا یا اس سے متعلق یا اس خصوصیت سے متعلق : طرفدار : حامی : متعصب پیرو ۔ (۲) ہنگامی فوج کے سپاہی سے متعلق : گوریلا دستے اور بے قاعدہ فوج سے متعلق یا معمولی جنگ سے متعلق ۔

Partisan / Partizan : (n) [Fr. 'pertuisane.'] (۱) (تاریخ) (لمبے دستے کا) نیزہ : برچھا : بلم ۔ (۲) مسلح سپاہی: نیزہ سے مسلح سپاہی ۔

Partisan ranger : (n) ترتیب دینے والا ۔

Partisanship / Partizanship : (n) حمایت : طرفداری : کٹرانہ حمایت : بیجا طرفداری ۔

Partita : (n) (موسیقی) ایک ہی نغمہ جو طرز بدل بدل کر ادا کیا جائے ۔

Partite : (a) [L. 'partitus.'] (۱) حصوں میں منقسم : الگ کیا ہوا ۔ (۲) (نباتیات و حشریات) پینڈی یا بنیاد تک یا اس کے قریب تک : منقسم جیسے پتی یا کیڑے کے پر ۔

Partition : (n) [L. 'partitio.'] (۱) حصوں میں تقسیم ہونے یا بٹنے کا عمل : تقسیم ۔ (۲) حصوں میں تقسیم بٹوارہ : حصے ۔ (۳) دو یا دو سے زیادہ چیز یا شخص کو علاحدہ کرنے کا عمل : علاحدگی : تقسیم ہونے کی حالت : کوئی جز جو تقسیم یا علاحدہ کرتی ہے ، (کسی عمارت کی) ساخت جو کمروں کو تقسیم کرتی ہے یا اس کے کسی حصے کو ۔ (۴) حصہ (مکان ، کمرہ وغیرہ) کا درجہ : خانہ : بیچ کی دیوار (کمروں کو علاحدہ کرنے والی) : درمیانی دیوار : اوٹ : (تعمیرات) : اوٹ : فاصل : فاصلی دیوار : حد فاصل : حصہ ، تقسیم : قطعہ : ٹکڑا : باب : فصل کمرہ : حجرہ : چیمبر خانہ یا ڈبہ جو اوٹ لگا کر بنا دیا جائے : (بیگ کا) پیکٹ ۔ (۵) (قانون) جائداد کی تقسیم خاص کر اراضیات شریک دار رعایا کے درمیان جس سے ان لوگوں کی مشترک لگان داری ختم ہو جاتی ہے ۔ (۶) (نباتیات و حشریات) پودا یا جانور کے جسم کا حجاب : حجاب : جدار ۔ (۷) (منطق) تجزیہ و تحلیل : جد اسازی : افراز ۔ (۸) (ریاضیات) تقسیم عدد : عدد کے اظہار کا ایک طریقہ جو جوڑ میں کام آتا ہے (مثلاً چار عدد کے حصے اس طرح ہیں (2+1+1 , 1+1+1+1) ۔ (۹) (نقابت) ایک فاصل لائن کے ذریعہ کسی ایک مختلف اللون سپر کی دو حصوں میں تقسیم ۔

Partition : (v) [f. prec.] (۱) حصوں میں تقسیم کرنا : الگ کرنا : علاحدہ کرنا ۔ (۲) (زمین کو) ذاتی ملکیت میں تقسیم کرنا یا بٹوارہ کرنا ۔ (۳) تقسیم کے ذریعے علاحدہ کرنا : حصہ بخر کرنا ۔

To partition off : (کمرے کے حصے وغیرہ کو) درمیانی دیوار یا اوٹ کھڑی کر کے الگ کر دینا ۔

Partition coefficient : (n) (کیمیا) تقسیمی قدر ۔

Partition law : (n) کلیۂ تقسیم : قانون افراز املاک ۔

Partition line : (n) فاصل لائن : الگ کرنے والی لائن ۔

Partition treaty : (n) وہ دونوں معاہدے (۱۱ ، اکتوبر ۱۶۹۸ء اور ۱۱ ، اکتوبر ۱۷۰۵ء) جو چارلس دوئم کے انتقال کے بعد اسپینی فرماں روا کے عہدے کے لئے ہوئے ) ۔

Partition wall : (n) (تعمیرات) پردہ دیوار : فاصل دیوار : خصوصاً اندرونی دیوار ۔

Partitioned : (a) جو بیچ کی دیوار یا اوٹ سے الگ کر دیا گیا ہو : دیوار کشیدہ : حصہ کیا ہوا ۔

Partitioner : (n) تقسیم کرنے والا : جدا کرنے والا : بٹوارہ کرنے والا : منقسم کرنے والا ۔

Partitioning : (n) (۱) تفکیک : افراز : علاحدگی کا عمل : بٹورے کا عمل : تقسیم کا کام ۔ (۲) اوٹ کی چیز : اشیائے فاصل ۔

Partitionist : (n) طرفدار تفکیک : سیاسی تقسیم کا حامل ۔

Partitionment : (n) جدا کرنے کا عمل : علاحدہ سازی کا عمل : تقسیم : تفکیک : افراز : حصہ : ڈبا (جو اوٹ کے ذریعہ علاحدہ کیا گیا ہو) ۔

**Partitive : (a)** [med. L. 'partitivus.'] (۱) جدا کرنے والا : تقسیم کو ظاہر کرنے والا ۔ (۲) (قواعد)(دو لفظ) جو کُل کے کسی جزو کو ظاہر کرتا ہو مثلاً Some , Any : تخصیص اسم وغیرہ کے لئے استعمال ہوتا ہے جو اس قسم کے حصے کو ظاہر کرے : نیز اضافت جو یونانی یا لاطینی الفاظ کے ساتھ استعمال ہو ۔

**Partitive : (n)** (قواعد) کلمۂ تخصیص ؛حرف تخصیص کا کام دینے والا: کلمۂ میزہ : وہ لفظ جو کُل کے کسی جزو کو ظاہر کرے ۔

**Partitive genitive : (n)** اضافت تخصیصی : مضاف تخصیصی : حرف اضافۂ میزہ ۔

**Partitively : (adv.)** کلمۂ تخصیص کے طور پر : مضاف تخصیصی کے طور پر ۔

**Partitur / Partitura : (n)** [It.] (موسیقی) لے : سُر : مکمل سُر : مکمل آواز : قطعۂ کامل ۔

**Partlet : (n)** [Origin unkn.] اسم معرفہ کے طور پر کسی مرغی کا نام : اکثر Dame partlet مرغی کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے : مرغی بیگم : مرغی : (عورت کو بھی کہہ دیتے ہیں) : (مجازاً) عورت : مرغ خانگی ۔

**Partly : (adv.)** جزوی طور پر : کچھ : کسی قدر : مکمل نہیں ۔

**Partner : (n)** [F. alt. of Parcener.] (۱) شریک : حصہ دار :ساجھی : شریک ہونے والا : بانٹنے والا : تقسیم کرنے والا : حصہ دینے والا :سہیم (With, of, in کے ساتھ) ۔ (۲) وہ شخص جو کسی عمل میں شریک ہو :ساتھی: رفیق :دوست : ہم دوست : ایک ساتھ کام کرنے والا :شریک کار : ہم پیشہ ۔ (۳)(معاشیات) شریک : شرکا : حصہ دار : ساجھی : تجارت میں شریک (تجارت کے نفع نقصان میں برابر کے) شریک۔ (۴) میاں بیوی : زن و شو : ہمسفر : ہم رفیق : رفیق زندگی : ہم سفر حیات ۔ (۵) (ناچ میں) ساتھی : ہم دوست : جوڑا : ہم رقص : یار : حریف ۔ (۶) (کھیلوں میں) ساتھی : ساجھی : شریک : ہم بازی ۔ (۷)(جہاز رانی) (جمع میں) لکڑی کا چوکٹھا جو عرشے کے سوراخ کے گرد ہوتا ہے اور جس میں سے مستول، پمپ وغیرہ گزرتا ہے ۔ (۸) توصیفی معنوں میں ۔

Active partner : (تجارت ) مددگار حصہ دار ۔

Predominant partner : شریک غالب (انگلستان و آئرستان کے اتحاد میں) بالادست : برتر (لارڈ راس بری نے انگلستان کو بہ مقابلہ آئرستان وغیرہ کہا تھا) ۔

Sleeping partner /- dormant : وہ شریک جو انتظام میں دخل نہ دیتا ہو : وہ آدمی جو تجارت میں رقم لگائے اور نفع میں برابر کا شریک ہو لیکن انتظام میں کوئی حصہ نہ لیتا ہو : (تجارت) غیر مددگار حصہ دار ۔

**Partner : (v)** (۱) (ایک کو دوسرے کا) ساجھی یا ساتھی بنانا : جوڑا بنانا : شریک بنانا : رفیق بنانا ۔ (۲) (کسی کا) شریک ہونا : ساجھی ہونا ( کھیل، رقص وغیرہ میں) : حصہ دار ہونا ۔

**Partnerless : (a)** بے شریک : بے رفیق : بن ساتھی : بغیر دوست کا : بغیر ساجھی کا ۔

**Partnership : (n)** (۱)شراکت : شرکت : شارکت : شریک ہونے کی حالت : رفاقت : ساتھی ہونا ۔ (۲) (معاشیات) دو یا دو سے زیادہ اشخاص کے درمیان کسی تجارت میں اس طرح شریک ہونا کہ رقم لگانے اور نفع نقصان میں برابر کے شریک ہوں :شرکت : ساجھا : حصہ داری ۔ (۳) (قانون) شراکت نامہ ۔ (۴) (ریاضی) وہ عمل جس کے ذریعہ نفع نقصان کو شریک یا ساجھی کے درمیان تقسیم کیا جائے ۔ (۵) توصیفی معنوں میں ۔

Deed of partnership : (قانون) شراکت نامہ : (تجارت) حصہ داری نامہ ۔

Limited partnership : (تجارت) محدود حصہ داری ۔

Unlimited partnership : (تجارت) غیر محدود حصہ داری ۔

**Partridge :(n)** [ME. 'partrich.'] (۱) تیتر : درّاج ۔ (۲) کبک : چکور ۔

Bamboo partridge : شمالی چین کا دُرّاج :تیتر : شمالی چین کا کبک :چکور ۔

Black partridge : (حیوانیات) دُرّاج ۔

Common, grey partridge : (حیوانیات) تیتر :کبک چیل ۔

Dull yellow partridge : (حیوانیات) تیہو ۔

Greek partridge : جنوبی یورپ کا دُرّاج : تیتر : کبک : چکور ۔

Male partridge : (حیوانیات) یعقوب (جمع) یعاقیب ۔

Painted partridge (or Francolin) : (n) جنوبی افریقہ کا دُرّاج ۔

Red-legged partridge : یورپ کا تیتر ؛ دُرّاج ؛کبک؛ چکور ۔

Snow partridge / Night partridge : امریکی دُرّاج ؛ امریکی چہے ۔

Partridge -berry : (n) (شمالی امریکا کے پودوں کے نام) Mitchella repens ایک قسم کے پودے اور پھل کا نام ؛ Checker-berry (Gaulhiria procumben) یا Winter-Green جس کی سرخ بیریاں تیتر کی خوراک کے کام آتی ہیں ۔

Partridge cane : (n) ایک قسم کی سرخ اور سخت لکڑی جو فرنیچر بنانے میں کام آتی ھے ۔

Partridge dove : (n) جمائیکا سمندری فاختہ جسے Mountaine witch بھی کہا جاتا ھے ۔

Partridge pea : (n) (۱) ایک قسم کا مٹر کا پودا ۔ (۲)امریکا کا پیلے پھول والا پودا جسے حساس مٹر کا پودا بھی کہتے ہیں ۔

Partridge shell : (n) ایک سادہ بڑا چھلکا جس میں دُرّاج مانند رنگ برنگ کے دھبے ہوتے ہیں ۔

Partridge vine : (n) دیکھو Partridge -berry

Partridge-wood : (n) (۱) ایک قسم کی سرخ اور سخت لکڑی جو فرنیچر بنانے کے کام آتی ھے ؛ نیز چھڑی (جو سیر کرنے میں استعمال ہو) بنائی جاتی ھے ۔ (۲)داغ یا چتّیاں جو لکڑی پر کھمبی (سما روغ) وغیرہ سے پڑ جاتی ہیں ۔

Partridging : (n) تیتر وں ، دُرّاجوں کا شکار کرنا ۔

Parts : (n) (۱) (ارضیات) خطہ ؛ملک ۔ (۲) علم و فضل ؛ استعداد۔

Parturiency : (a) بچہ زائی ؛ ثمرآوری۔

Parturient : (a) [Stem of L. 'parturire.'] (۱) جو بچہ دینے کے قریب ہو؛ درد زہ میں مبتلا ہونے والی ؛ ثمرآور۔ (۲) (مجازاً) ذی رتبہ ؛ (دماغ وغیرہ) زائندہ (معانی) ؛ (معانی) آفریں ۔ (۳)( طب ، حیوانیات )بچہ زا ۔ (۴)بچہ دینے کا عمل ؛ بچہ جننے کا یا اس سے متعلق ۔

Parturifacient : (a & n ) [L. 'parturire.'] (طب) دردزہ افزا؛ مدِ ولادت۔

Parturition : [late L. ' parturitio.'] (۱) بچہ دینا؛ جننا ؛ زچگی۔ (۲) (استعارةً) ولادت معانی ؛ تجلیق معانی ۔ (۳) (حیوانیات) بچہ زائی ؛ عمل پیدائش (طب) زچگی ؛ وضع حمل ۔

Party : [Fr. 'partie .'] (۱) حصہ ؛ قسمت؛ نصیب ؛طرف ؛جانب ؛ حاشیہ ؛ سرا ؛ کنارہ ۔ (۲) لوگوں کی جماعت ؛ فریق ؛ جماعت؛ پارٹی؛جمیعت سیاسی؛ متحد جمیعت ۔ (۳) لوگوں کی ایسی جماعت جو کسی مقصد ، نصب العین یا رائے میں ہم خیال اور متحد ہو ۔ (۴) عضویت حزبی ؛ پارٹی کی طرفداری ؛ جذبۂ جمیعت ؛ (سیاسیات) پارٹیاں بنانے کا طریقہ ؛ عوامی سوالات یا معاملات میں ساتھ دینے کا طریقہ ؛ حمایت ؛ طرفداری ؛ بے جا طرفداری ۔ (۵) (فوج) مخصوص کام یا فرائض کی انجام دہی کے لئے منتخب کی ہوئی فوج کی چھوٹی جماعت یا اس کا چھوٹا دستہ ۔ (۶) لوگوں کی ایک جماعت ہمسفر یا کسی مشترک کام میں مشغول جماعت ؛ کھیل کود ؛ تفریح یا مطالعہ کے لئے ایک جگہ اکٹھا ہونے والی جماعت ۔ (۷) دعوت ؛ صحبت ؛ جلسہ ؛ سماجی اجتماع یا سماجی تفریح خصوصاً ایک نجی مکان میں مدعوئین مہمان نیز مشروطیت کے ساتھ جیسے Garden party ۔ (۸) فریق (معاہدے ، مقدمے یا شادی وغیرہ میں ) عضو جمیعت یا حزب ، شریک ، شرکت کرنے والا ؛ شریک (کسی کام میں) ؛ رفیق ؛ رازدار ؛ معین ۔ (۹) زیادہ مبہم طور پر ؛ شخص (اب اس معنی میں صرف سوقیانہ یا مزاحیہ گفتگو میں استعمال ہوتا ھے ) ۔ (۱۰) صفت کے طور پر ، شخص (بول چال، روزمرہ عامیانہ) ۔ (۱۱) (سیاسیات) حزب ؛ پارٹی؛(قانون) فریق (مقدمہ)(سماجیات) ضیافت ۔

Party : (a) [L. 'partitus.'] (نقابت) مختلف اللون ؛ رنگا رنگ ؛ گونا گوں ؛ بو قلموں ؛ پچ رنگی ؛ ایسی سپر کو کہا جاتا ھے جو دو مختلف رنگوں کے حصوں میں منقسم ہو ؛ عام طور پر ایک سمت میں کسی لائن کے دو حصوں میں منقسم ہو ۔

Party-and-party : (n) (توصیفی معنوں میں) دو فریقوں کے درمیان (شرکت) کسی قانونی کام میں ۔

Party coloured : (a) دیکھو Particoloured

Party girl : (n) مردوں کی تفریح کے لئے ملازمہ خصوصاً پارٹیوں میں ؛ طوائف ؛ فاحشہ ۔

Party-line : (n) (۱) وہ پالیسی جو کسی سیاسی جماعت نے اپنائی ہو ۔ (۲) ٹیلی فون لائن جس میں دو یا زیادہ افراد شریک ہوں ۔

Party-man : (n) طرفدار ؛ حامی ؛ جماعت کا حامی ۔

Party of the first part : (n) (قانون) فریق اول ۔

Party of the second part : (n) (قانون) فریق ثانی ۔

Party per fess : (a) (نقابت) ڈھال کے بیچوں بیچ افقی خط ۔

Party per pale : (a) (نقابت) ڈھال کے بیچوں بیچ دو مختلف رنگوں میں تقسیم شدہ۔

Party politics : (n) سیاسی پارٹیوں کی سیاست : نظریۂ حزب۔

Party-spirit : (n) پارٹی کی حمایت : پارٹی کی پچ :(سیاسیات) عصبیت : پچ۔

Party spirited : (n) پارٹی کی پچ کرنے والا ۔

Party system : (n) (سیاسیات) پارٹی بندی ۔

Party verdict : (n) رائے یا حکم مشترک : رائے مشترک میں ایک شخص کا حصہ۔

Party vote : (n) پارٹی کی بنیاد پر ووٹ : رائے دہی : پارٹی لائن پر رائے دہی۔

Party wall : (n) (تعمیرات) مشترک دیوار : دو مکانوں یا زمین کے ٹکڑوں کے درمیان کی دیوار جو مالکوں کی مشترک ملکیت ہو۔

Partyism : (n) حزب پرستی : حزب سازی : پارٹی کی حمایت۔

Parumbilical : (a) [L. 'umbrilicus.'] (تشریح) ناف کے قریب واقع (عضو)۔

Parvanimity : (n) [L.'parvus.'] کوتاہ دماغی : کمینہ پن :کمینگی : رذالت : تنگ ظرفی : تنگ خیالی کم ظرفی : نیز اس قسم کا آدمی : اس صفت کا آدمی : رذیل : تنگ خیال : کمینہ ۔

Parvenu / Parvenue : (n) [L. 'parvenire.'] گمنام شخص جسے دولت یا مرتبہ حاصل ہو جائے : نودلتا : چھچھورا : (سماجیات) نودولت ۔

Parvenu : (a) نو دولت صفت کا : نو دولت مانند : چھچھورا جیسا ۔

Parvi- : (Prefix) [form of L . 'parvus.'] سابقہ بمعنی "کوچک" : "چھوٹا" : "مختصر" : "خرد"۔

Parvilifoliate : (n) (نباتیات) خرد برگہ ۔

Parvipotent : (a) کم طاقت رکھنے والا : معمولی قوت والا ۔

Parvis : (n) [Late L. 'paradisus.'] (۱) عمارت یا مکان کے سامنے کا احاطہ : چہاردیواری خصوصاً کلیسا کے سامنے کا احاطہ : بعض وقت کلیسا کے سامنے برآمدہ یا پورٹیکو کے لئے ہی استعمال ہوتا ھے ۔ (۲) اطاق ، ایوان کلیسا ۔

Parviscient : (a) کم جاننا : مختصر جاننا۔

Parvoline : (n) [L. 'parvus.'] (کیمیا) ایک قسم کا کیمیاوی مادہ جو سیال اور عفونت پذیر ہوتا ھے اور یہ سڑی ہوئی مچھلی اور گھوڑے کے گوشت سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Parvule : (n) [L. 'parvutus.'] بہت چھوٹی گولی : حب(دوا) قُرص (دوا)۔

Parysatis : (n) (اساطیر) پری زاد شہزادی ۔

Pas : (n) [Fr.] (۱) حق تقدم : تفوق : برتری (نشست وغیرہ میں): ترجیع : حق ترجیع : امتیاز : پیش روی : آگے یا پہلے ھونا یا آنا : نیز مجازاً ۔ (۲) ناچ کا ایک قدم : ناچ کی طرز : ایک قسم کا رقص : گام رقص ۔ (۳)(قلع بندی) موریہ سے خندق تک کا زینہ : بیرونی دمدمہ سے خندق تک کا زینہ ۔

To dispute , give , take , yield , the pas : برتری اور ترجیع دینا ۔

Pas de deux : (n) ایک قسم کا رقص جس میں دو مل کر ناچتے ہیں۔

Pas-de-souris : (n) [Fr.] (قلع بندی) بیرونی دمدمہ سے خندق تک زینہ : مورچہ سے خندق تک کا زینہ ۔

Pas de trois : (n) ایک قسم کا رقص جس میں تین مل کر ناچتے ہیں۔

Pas seul : (n) ایک قسم کا رقص جس میں ایک شخص ناچتا ھے۔

Pasan/ Pasang : (n) [pers. 'pazan.'] جنگلی بکریوں کی ایک قسم : بز وحشی (جنوبی ایشیا میں پایا جاتا ھے)۔

Pascal : (a) [Fr. 'pascal. '] (۱) یہودیوں کی عید فصح (Passover) کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) عیسائیوں کی عید فصح (Easter) کا یا اس سے متعلق ۔

Pasch : (n) (۱) ایسٹر : یہودیوں کی عید فصح ۔ (۲) بھیڑ جس کی قربانی عید فصح پر کی جاتی ھے ۔

**Paving roller : (n)** فرش برابر یا مسطح کرنے والی مشین؛ فرش رولر۔

**Paviour / -ior : (n)** [Fr. 'Paveur'.] (۱) فرش بنانے والا ؛ کھڑنجا لگانے والا ؛ نیز مجازاً۔ (۲) سنگ فرش ٹھونکنے والی مؤگری۔

**Pavis / Pavise : (n)** [med. L. 'pavense.'] (۱) (تاریخ) محدب سپر، ڈھال جو بہت بڑی ہوتی تھی اور پورے جسم کو ڈھانک لیتی تھی، کوئی بڑی سپر، ڈھال تیر اندازی سے بچنے کے لئے۔ (۲) اٹلی کے ایک قصبے کا نام۔

**Pavisade / Pavesade : (n)** لگاتار خطوں میں ایک ساتھ ملاکر سپروں کا بنا ہوا پردا (بچاؤ کے لئے)۔

**Paviser / -or : (n)** مسلح یا سپر لئے ہوئے آدمی۔

**Pavlovian : (a)** روسی ماہر عضویات Ivan Pavlox کا یا اس کے تجربات سے متعلق۔

**Pavo : (n)** [L.] (حیوانیات) جنس طاؤس ؛ جنس مور ؛ مور کی ایک قسم۔

**Pavonazzo / Pavonazzetto : (n)** [Fr.] مرمر جس پرطاؤس کے رنگ کے نقش و نگار ہوں؛ طاؤسی سنگ مرمر (ارضیات) لاؤسی مرمر۔

**Pavonazzo : (a)** (مرمر) طاؤس کے رنگ کا نقش و نگار والا ؛ طاؤسی (سنگ مرمر)۔

**Pavonian : (a)** [L. 'pavo.'] (۱) طاؤس کا یا اس سے متعلق۔ (۲) دیکھو Pavonine (a).

**Pavonine : (a)** [L. 'pavo.'] (۱) طاؤسی؛ طاؤس کا؛ طاؤس کا سا؛ سا؛ مور کی صفت کا ؛ طاؤس نما۔ (۲) (حیوانیات) جنس طاؤس (Pavo) کا یا اس سے متعلق۔ (۳) رنگ میں مور کی گردن یا دم سے مشابہ ؛ (موسمیات) قوس قزحی۔

**Pavonine : (n)** (۱) خام دھات یا دھات میں پائی جانے والی قوس قزح کا چمکیلا رنگ ؛ مور کی بے آب دم۔ (۲) دیکھو Pavoniae کی جنس کی ایک چڑیا۔

**Pavy : (n)** [Fr. 'pavie.'] ایک قسم کا سخت شفتالو؛ ایک قسم کا خوش ذائقہ شفتالو جس کا چھلکا نرم روئیں دار اور گودا سخت ہوتا ہے۔

**Paw : (n)** [OFr. 'Powe, Poue, Poe'.] (۱) جانور کا پنجہ ؛ (حیوانیات) چنگل؛ چوپائے کا پنجہ۔ (۲) کسی جانور کا پنجے دار پاؤں ؛ (تشریح) دست؛ ہاتھ (۳) (مزاح) ہاتھ ؛ خصوصاً بھونڈے پن سے استعمال کیا جائے (بول چال)۔ (۴) تحریر؛ خط؛ دستخط۔ (۵) پنجہ۔

**Paw : (v)** (۱) پنجہ مارنا ؛ چنگل مارنا۔ (۲) گھوڑے کا زمین پر ٹاپ مارنا؛ سم سے زمین کریدنا۔ (۳) ہاتھ پھیرنا؛ ہاتھ لگانا؛ چھونا؛ خصوصاً بھدے پن سے، اکھڑپن سے اٹھانا یا برتنا (کوئی چیز) (بول چال)۔ (۴) بھدے پن سے ہاتھ پھیرنا۔

**Pawk / pauk : (n)** [Origin unkn.] (اسکاٹستانی) (اور بول چال) عیار؛ چالاک ؛ ہوشیار؛ چال؛ فریب؛ ڈھب؛ داؤں پیچ؛ تزویر؛ ترکیب؛ تدبیر؛ چالبازی؛ حیلہ؛ ہنر؛ کمال۔

**Pawkily : (adv.)** عیاری سے؛ چالاکی سے؛ شرارت سے حیلہ کے ساتھ؛ فریبانہ؛ عیارانہ ؛ داؤں پیچ سے؛ چالبازی سے۔

**Pawkiness : (n)** عیاری ؛ چالاکی؛ حیلہ گری؛ تزویر؛ شرارت۔

**Pawky : (a)** (اسکاٹستان کی مقامی بولی) عیار، چلتا ہوا، چالاک؛ ہوشیار؛ شریر؛ خصوصاً عیارانہ ظرافت کا۔

**Pawl : (n)** [Origin unkn.] (۱) (جہاز رانی) چھوٹی سلاخ جو لنگر کے چرخ وغیرہ میں لگادی جاتی ہے کہ وہ الٹا چکر نہ کرنے لگے ؛ چرخ روک۔ (۲) روک دار بیرم (جس میں پہیے کے دندانے میں پھنسنے کے لئے روک لگی ہو) دندانہ دار روک پہیا۔ (۳) گیرہ، کتا، شطانک۔

**Pawl : (v)** (۱) (خصوصاً جہاز رانی) لنگر کے چرخ وغیرہ میں روک لگانا۔ (۲) مجازاً (عامیانہ بول چال)۔ (۳) بالکل روک دینا ؛ بند کرنا ؛ روکنا؛ یکایک روکنا؛ دفعتاً گفتگو۔ (۴) روک دینا ؛ گرفت میں کرلینا ؛ ختم کردینا خصوصاً بات کرنی روک دینا یا گفتگو بند کردینا۔

**Pawl-bitt/ -post : (n)** (جہاز رانی) مضبوط عمودی کھمبا جس میں آہنجہ کو لگایا جاتا ہے۔

**Pawl head : (n)** (جہاز رانی) لنگر کے چرخ کا حصہ جس میں گیرہ لگا ہوتا ہے۔

**Pawl rim : (n)** (جہاز رانی) گیرہ کو پکڑنے کے لئے ڈھلے ہوئے لوہے کا دندانہ دار حلقہ۔

**Pawn : (n)** [late ME. 'poun.'] (۱) (شطرنج کا) پیادہ۔ (۲) (استعارتاً) مہرہ (وہ شخص جسے دوسرا اپنے مقصد کے لئے جو چال چاہے چلائے)۔

Pawn : (n) [OFr. 'pan' also 'pand, pant'.] (۱)گروی؛ شے مرہونہ؛ وہ چیز جو رہن رکھی گئی ہو؛ رہن ؛ وثیقہ؛ نیز مجازاً۔ (۲)وہ شخص جسے ضمانت کے طورپر چھوڑ دیا جائے اور اس سے غلام کا کام لیا جائے۔ (۳)گروی رکھنے کی حالت ؛ ضمانت کے طور پر رکھنا خصوصاً Phr میں گروی ؛ رہن ۔ (۴)رہن رکھنے کا عمل ؛ضمانت میں رکھنے کا فعل۔

In pawn /At pawn : (Phr.) گروی؛ رہن ۔

Pawn : (v) (۱) روپیہ کی ادائی کے لئے یا کسی کام کی انجام دہی کے لئے (کسی چیز کو) ضمانت کے طور پر دینا یا جمع کرنا؛ رہن رکھنا ؛ خطرہ مول لینا؛ شرط بدنا؛ شرط لگانا؛ (۲) (استعارتاً) ذاتی ضمانت کرنا؛ قول ہارنا؛ قول دینا ۔

Pawn-broker : (n) گروگیر؛ چیزیں گروی رکھ کر قرض دینے والا؛ گرو یا رہن کا کاروباری؛ مرتہن ۔

Pawn broking : (n) رہن کا کاروبار؛ سود پر قرض دینا ۔

Pawn shop : (n) گروی یا رہن کی دکان ۔

Pawn-ticket : (n) راہن یا گروگیر کی طرف سے شے مرہونہ کی جاری کردہ رسید قرض کی تفصیلات کے ساتھ۔

Pawnable : (a) قابل رہن ۔

Pawnee : (n) مرتہن جس کے پاس کوئی چیز گرو رکھی جائے؛گرودار ۔

Pawner / -or :(n) گرو رکھنے والا؛ گروگزار؛ رہن گزار؛ راہن ۔

Pawpaw : (n) Papaw کا متبادل۔

Pax : (n) [L. 'pax.'] (۱) لوح صلیبی؛ لوح بوسہ (جس پر پادری اور حاضرین Mass کے موقع پر بوسہ دیتے ہیں)۔(۲) بوسۂ سلامتی (High Mass کی ایک رسم )۔ (۳) (اسکول کے لڑکوں میں عامیانہ) خاموش رہو۔ (۴) (اساطیر) پلکس؛ شانتی کی دیوی۔ (۵)(دینیات) امن ۔ (۶) (پبلک اسکول عامیانہ) ایک دوست؛ اچھی دوست ، ساتھی ۔

To be good pax : اچھا دوست ہونا ؛ عمدہ ساتھی ہونا۔

Pax Britannica : (n) امن برطانوی ؛ جنگ کی ممانعت سلطنت برطانیہ عظمیٰ کی ماتحت ریاستوں کو ۔

Pax Dei / -Ecclesiae /-Regis : (n) خدا کی مہربانی؛ خدائی امن؛ خدا کی سلامتی؛ امن خداوندی؛ بادشاہ، گرجا کا امن ؛ بادشاہ یا گرجا کی سلامتی۔

Pax Romana : (n) امن رومی، جنگ کی ممانعت سلطنت رومتہ الکبریٰ کی ماتحت ریاستوں کو۔

Pax vobis : (n) (۱)تم پر سلامتی ہو؛ سلام علیکم۔ (۲) (مدرسہ میں عامیانہ) خاموش۔

Paxilla : (n) [L. 'Paxillus.'] (حیوانیات) خار پشتوں میں عمودی شکل کی ڈنٹھل جیسی ساخت۔

Paxillar : (a) (حیوانیات) خار پشتوں میں عمودی شکل کی جیسی ساخت کا یا اس سے متعلق۔

Paxillate : (a) (حیوانیات) خار پشتوں میں عمودی شکل کی ڈنٹھل جیسی ساخت والا ۔

Paxilliform : (a) (حیوانیات) خار پشتوں میں عمودی شکل کی ڈنٹھل جیسی ساخت نما یا اس شکل کے مانند ۔

Paxillose : (a) [L. 'paxillus.'] (۱) (ارضیات) بلا یا عصا کے مانند چھوٹے نوکدار کھمبے یا بلے سے مشابہ۔ (۲)Paxillae کا یا اس کے مانند ۔

Paxwax : (n) [late ME.] (مقامی بول چال) گدی کی رگ (یہ ایک سخت رگ ہے جو ریڑھ کی ہڈیوں سے شروع ہوکر گدی تک پہنچتی ہے ؛ (اوزار) رباط گردن ۔

Pay : (n) [Fr. paie.] (۱)ادا کرنے کا عمل ؛ ادائی ؛ ادائیگی ؛ چکوتا (خصوصاً مزدوری یا کرایہ)۔ (۲)ادا کئے جانے کی حالت یا مزدوری یا کرایہ پانے کی حالت۔ (۳)تنخواہ؛ مشاہرہ ؛ مزدوری ؛ اجرت ؛کرایہ ؛ بھاڑا ؛ وظیفہ ۔ (۴) (مجازاً) بدلہ، مکافات؛ پاداش ؛ جزا ؛ انتقام ؛ عوض؛ سزا ۔ (۵) (کان کنی) کچے دھات کی کان میں دھات کی پر منفعت نکاسی۔

In the pay of : (فلاں کا) ملازم۔

To be good (etc.) pay : کسی کے قرض کی ادائی کا یقین ہونا (بول چال)؛ (مجازاً) نفع کا مستطیع ہونا ؛ منفعت کی گنجائش رکھنا۔

To put paid to : (بول چال) معاملہ طے کرنا ؛ ختم کرنا ۔

Pay : (v) [med. L. 'pay.'] (۱) قرض ادا کرنا؛ سامان لیا ہوا واپس کرنا؛ معاوضہ دینا؛ عوض دینا؛ اجرت دینا؛ صلہ دینا؛ اجر دینا؛ قیمت دینا؛ معاوضہ دینا ؛ کرایہ دینا۔ (۲) (مجازاً) انعام دینا؛ چکانا؛ مشاہرہ یا تنخواہ ادا کرنا؛ اجرت دینا؛ مزدوری دینا۔ (۳)دینا؛ ادا کرنا ؛ جزا دینا ؛ صلہ دینا؛ پاداش دینا؛ بدلا دینا؛ اجر دینا ۔ (۵)کرنا

(عزت، اظہار عقیدت وغیرہ) ۔ (۶)مبذول کرنا (توجہ، عنایت وغیرہ) پیش کرنا (ہدیہ؛ احترام، خراج تحسین وغیرہ) ۔ (۷)(کاروبار سے) نفع ہونا ؛ فائدہ ہونا۔ (۸)خود کو کسی کی خدمت کے لئے سپرد کرنا (۹)سزا دینا، مارنا؛ ضرب پہنچانا؛ چابک یا کوڑے سے مارنا؛ (بازاری زبان میں) شکست دینا؛ ہرانا؛ سبقت لے جانا؛ جیت جانا۔ (۱۰)سپرد کرنا یا حوالہ کرنا (روپیہ وغیرہ) سامان یا خدمت کے عوض؛ احسان کا بدلہ دینا بطور قرض لی ہوئی رقم واپس کرنا۔ (۱۱)(ہندسہ) (تفریق، گھٹاؤ میں) ذہنی طورپر بڑے عدد سے مفروق میں ایک پوائنٹ ملاکر " قرضے" کی تلافی کرنا ؛ خصوصاً واپس کرنا ۔ (۱۲) دینا ؛ بخشنا ؛ عطا کرنا ؛ مبذول کرنا (توجہ، عنایت) ملاقات کے لئے جانا، احترام کرنا۔ (۱۳)روپیہ دینا یا کوئی چیز مساوی قیمت کی؛ نفع بخش ہونا؛ فائدہ مند ہونا ؛ (مجازاً) کسی چیز کا کفارہ دینا یا ادا کرنا۔ (۱۵)برداشت کرنا یا سزا بھگتنا۔ (۱۶) (کاروبار سے) نفع حاصل کرنا ؛ فائدہ ہونا ۔ (۱۷)(بحری) رسی ڈھیلی کرکے چھوڑ دینا۔(۱۸)جہاز کا ہوا کی وجہ سے اپنی راہ سے پہلو کی طرف ہٹنا۔

To pay a person in his own coin : جیسے کو تیسا؛ جواب دینا؛ ترکی بہ ترکی جواب دینا۔

To pay a visit : آنا؛ دیکھنا؛ ملاقات کرنا؛ معائنہ ۔

To pay away : (بحری) رسی چھوڑ دینا ؛ رسی ڈھیلی کر نکلنے دینا۔

To pay down : روپیہ دینا؛ ادا کرنا؛ فوراً ادا کرنا ؛بروقت ادا کرنا؛ (نیز مجازاً)۔

To pay for : قیمت ادا کرنا؛ خرچ برداشت کرنا؛ سزا پانا (اپنے قصور کی)۔

To pay for one's whistle : اپنی اٹکھیلیوں کی سزا بھگتنا۔

To pay in : اپنے حساب میں یا کسی اور کے حساب میں کوئی رقم جمع کرانا؛ داخل کرانا۔

To pay off (rarely up) : (۱) جہاز کا ہوا سے محفوظ پہلو کی طرف رخ موڑنا۔ (۲)پورے طور پر جہاز کے ملاح کو اس کے کمیشن کی میعاد پوری ہونے پر تنخواہ دے کر ہٹا دینا۔

To pay off : بے باق کرنا؛ چکتا کرنا (تنخواہ ، قرض وغیرہ) ؛ پورے طور ادا کرنا۔

To pay one's debt to nature , or nature's debt : مرنا ؛ مرجانا؛ گزر جانا۔

To pay one's way : اپنا خرچ نکال لینا؛ قرض دار نہ ہونا؛ بہ قدرت خود ترقی کرنا۔

To pay out : (۱)خرچ کرنا؛ صرف کرنا؛ پورا کرنا؛ فضول خرچ کرنا۔ (۲) (روپیہ) ادا کرکے اپنی جان چھڑانا۔

To pay (person) out : سزا دینا۔

To pay through the piper : خرچ اٹھانا اور قابو پانا (جو کسی چیز کا خرچ برداشت کرے تو اسے قابو میں رکھنے کا حق ہے)۔

To pay through the nose : ٹھگا جانا؛ حد سے زیادہ قیمت دینا۔

To pay up : پورا کردینا؛ بے باق کردینا؛ چکا دینا ؛ بقایا ادا کرنا۔

Pay : (v) [L. 'picare.'] (خصوصاً جہازرانی) رال لگانا؛ تارکول لگانا؛ تارکول لیپنا ؛ چربی لگانا اور اسی قسم کی دوسری چیزیں نمی کو بچانے کے لئے ۔

Pay : بطور جزو ترکیبی استعمال ہوتا ہے جیسے Paymaster, Payclerk , Pay day, وغیرہ۔

Pay-all : جو پوری قیمت ادا کرتا ہے، جو پورا ادا کرتا ہے ۔

Pay- as - you- earn : (n) انکم ٹیکس وصول کرنے کا ایک طریقہ۔

Pay-bed : (n) شفاخانہ کا وہ بستر جس کے استعمال کا معاوضہ دینا ہوتا ہے ۔

Pay bill : (n) (معاشیات) برآوردہ تنخواہ : تنخواہ بل۔

Pay book : (n) فوجیوں کی تنخواہ کا انفرادی ریکارڈ ۔

Pay - clerk : (n) تنخواہ کرانی ؛ پے کلرک؛ وہ کرانی یا کلرک جو مزدوروں یا ملازمین کی تنخواہ کا حساب رکھتا ہے یا تنخواہ (بل) بناتا ہے ۔

Pay - day : (n) تنخواہ یا مشاہرہ کا دن؛ ادائی کا دن؛ یوم ادائی ؛ مزدوری ادا کرنے کا دن ؛ روز تصفیۂ حساب ؛ (اسٹاک ایکسچینج میں) تبدیلی اسٹاک کے بدلے ادا کرنے کا دن۔

Pay envelop : ( n) وہ لفافہ جس میں تنخواہ کی یا مشاہرہ کی رقم رکھی ہو۔

**Pay in : (v)** (اپنے یا کسی اور کے حساب میں کوئی رقم) جمع کرانا، داخل کرانا ؛ جمع کرنا، داخل کرنا۔

**Pay load/ Paylode : (n)** (۱) بوجھ یا بار جو جو لاریوں سے ڈھویا جاتا ھے۔ (۲) میزائل میں موجود آتش گیر مادے کا وزن۔

**Pay - off : (n)** (۱) (عامیانہ) ادا کرنے یا وصول کرنے کا عمل۔ (۲) نقطہ عروج ؛ کلائمکس؛ انجام ؛ نتیجہ؛ آخری نتیجہ یا فیصلہ؛ انتقام ؛ بدلہ کا عوض۔

**Pay packet : (n)** دیکھو Pay envelope

**Pay station : (n)** (ٹیلی فون) بلاوا دفتر ؛ پبلك ٹیلی فون جس میں عموماً مشین میں رقم ڈال کر بات کی جاتی ھے۔

**Payable : (a)** [Fr. 'payable.'] (۱) (روپیہ ، بل وغیرہ) واجب الادا؛ واجب الدین (قرض) دادنی ؛ دینے کے لائق (خصوصاً at یا on کے ساتھ جو مخصوص تاریخ اور شخص کو ظاہر کرتا ھے)۔ (۲) قابل ادا؛ جو ادا ہوسکتا ھے : (شخص کا) وہ جو ادا ہوسکتا ھے؛ قابل پرداخت۔ (۳) (کان کنی وغیرہ) منافع یا نفع کی؛ معاشی طور پر نفع بخش؛ اجرت کا؛ پرمنفعت۔

**Payable to bearer : (n)** (معاشیات) دھنی جوگ ؛ حامل (رقعہ، چك وغیرہ) کو واجب الادا ؛ وصول کنندہ کو واجب الادا۔

**Payable to order : (n)** (معاشیات) حکم جوگ ؛ حکم کے مطابق واجب الادا۔

**Payably : (adv.)** واجب الادا کے طور پر ؛ نفع مندانہ یا سودمندانہ طور پر۔

**Payee : (n)** (۱) وہ لفافہ جس میں تنخواہ کی یا مشاہرہ کی رقم رکھی ہو۔ (۲) مزدوری ؛ تنخواہ ؛ مشاہرہ ؛ وظیفہ۔

**Payer : (n)** (روپیہ وغیرہ) ادا کرنے والا؛ دہندہ؛ اداکنندہ۔

**Paying : (n)** جمع کرنا؛ ادا کرنا۔

**Paying : (a)** نفع بخش؛ پرمنفعت۔

**Paying guest : (n)** عوضانہ مہمان ؛ وہ شخص جو کسی نجی مکان میں قیام و طعام کے لئے روپیہ ادا کرتا ھے؛ وہ جو قیام و طعام کا معاوضہ دے کر کسی مکان میں قیام کرتا ھے۔

**Paying - in book : (n)** (برطانیہ) دیکھو Bank book

**Paying -in slip : (n)** جمع کرنے کی پرچی ؛ ڈپوزٹ سلپ۔

**Paymaster : (n)** (۱) وہ افسر (خصوصاً بری یا بحری فوج کا افسر) جس کا کام فوجیوں، مزدوروں یا دوسرے لوگوں کو تنخواہ دینا ھے۔ (۲) گورنمنٹ، کارپوریشن یا کسی ادارے کا افسر یا ایجنٹ جس کا کام ھے کہ وہ ملازمین یا مزدوروں کو تنخواہ دے اور اس کا حساب رکھے؛ رئیس سر رشتہ دار۔

**Paymaster- general : (n)** (۱) رئیس سر رشتہ دار؛ میر منشی۔ (۲) کسی بری و بحری فوج کا سربراہ جس کے ذمہ پلٹری کی تنخواہ تقسیم کرنا ھے؛ پلٹری کا اعلیٰ کمانڈر شعبہ تنخواہ کا ذمہ دار۔ (۳) محکمہ خزانہ کا اعلیٰ افسر ؛ میر عمال خزانہ جس کے ذریعہ ادائی ہوتی ھے۔

**Paymaster - generalship : (n)** رئیس سر رشتہ داری۔

**Paymasership : (n)** سر رشتہ داری۔

**Payment : (n)** [Fr. 'paiement.'] (۱) ادا کرنے کا عمل ؛ ادائیگی؛ ادائی؛ چکوتا؛ بھگتان؛ کارسازی؛ پرداخت۔ (۲) رقم (یا دوسری چیز) جو ادا کی جائے؛ تنخواہ، مشاہرہ، مزدوری، قیمت۔ (۳) (مجازاً) کسی کے احسان کا بدلا دینا ؛ (استعارتاً) معاوضہ، بدلا ؛ جزا ؛ اجر؛ ادائی قرض۔

**Paymistress : (n)** وہ عورت جو ملازمین کی تنخواہ کی نگراں ہو ؛ خاتون سر رشتہ دار، نیز مجازاً۔

**Paynim: (a&n)** [ME. 'poinimle'.] بے دین (عموماً مسلمان کو کہتے ہیں)۔

**Paynize : (v)** [f.Payne, in ventor's name.] لکڑی میں ایسے مسالوں کی پچکاری دینا کہ وہ گلنے سے محفوظ رھے ؛ سخت اور مضبوط کرنے کے لئے لکڑی میں کیلشیم سلفائڈ اور کیلشیم سلفیٹ کا محلول بھرنا۔

**Paysanne : (n)** [Fr. 'paysan.'] دہقانی عورت ؛ دیہاتی عورت؛ زنِ دیہاتی۔

**Paytamine : (n)** [f. 'Payta' + Amine .] (کیمیا) غیرمتشکل القلی جو ایك قسم کے درخت کی چھال سے تیار کی جاتی ھے۔

**Paytine : (n)** قلم پذیر القلی جو پٹا مائین سے حاصل کی جاتی ھے۔

**Pazend / Pazand : (n)** پاژند؛ ایران کی ایك قدیم زبان۔

**Pea : (n)** [ME. 'pese.'] (۱) مٹر کا دانہ؛ مٹر؛ نخود ؛ چنا۔ (۲) مٹر کا پودا؛ اوپر چڑھنے والا سخت پھل دار پودا۔ (۳) بعض پھل دار درختوں کے نام کے ساتھ استعمال ہوتا ھے۔

طاؤس کا بچہ ۔ (۲) جوان اور خودنما شخص (جسے اپنی خوبصورتی یا لیاقت پر حد سے زیادہ ناز ہو)۔

Pea-coat : (n) بحری کوٹ : موٹے کپڑے کا چھوٹا اوور کوٹ جو بحری سفر میں پہنا جاتا ہے ۔

Pea comb : (n) تین کلغی والا بعض گھریلو پرند ۔

Pea crab : (n) ایک قسم کا چھوٹا کیکڑا ۔

Pea dove : (n) ویسٹ انڈیز اور فلوریڈا میں پایا جانے والا ایک قسم کا کبوتر ۔

Pea flour : (n) مٹر کا آٹا : مٹر کھانے کی (چیز) ۔

Pea-flower : (n) مٹر کا پھول : اس کے مشابہ کوئی پھول : گل نخود ۔

Pea fowl : (n) مور یا مورنی، نر یا مادہ طاؤس۔

Pea green : (a & n) تازہ لوبیا کے رنگ کا؛ ہلکا سبزی مائل؛ تازہ لوبیا کا رنگ ۔

Pea grit : (n) ایک قسم کا کھردرا چونا : پتھر۔

Pea hen : (n) [late ME. 'pehen (ne).'] مورنی : مادہ طاؤس : طاؤسہ ۔

Pea -jacket : (n) بحری کوٹ: موٹے کپڑے کا چھوٹا اوور کوٹ جو بحری سفر میں پہنا جاتا ہے ۔

Pea like : (n) مٹر کے باغ کے مانند ۔

Pea maggot : (n) تتلی یا پتنگے کا پہلا روپ جو مٹر کے پودوں کو خراب کردیتا ہے : Pea-moth کا لاروا ۔

Pea moth : (n) چھوٹا پتنگا: کپڑے کا ایک قسم کا کیڑا۔

Pea rifle : (n) موٹی نال والی رائفل جس کی گولیاں مٹر جیسی ہوتی ہیں ۔

Pea shooter : (n) ایک کھلونا بندوق : مٹر بندوق ایک نلی پستول جس میں مٹر کے دانے بھرکر داغا جاتا ہے : (عامیانہ) چھوٹا ایک نلی پستول۔

Pea- soup / Pease- : (n) مٹر کا شوربا؛ خصوصاً خشک مٹر کا شوربا۔

Pea-souper : (n) (بول چال) گہری؛ مدہم ؛ زرد کہر ۔

(۳) بیج کے مانند کوئی چیز انڈا ، مچھلی کی بیضہ دان میں انڈوں کا گچھا۔

Angola pea (n) : افریقہ کے مغربی ساحل کا مٹر : کنگو مٹر ۔

As like as two peas : بالکل یکساں ۔

Beach- pea : انگلینڈ کے سمندری ساحل کی ایک قسم کی مٹر ۔

Butterfly-pea : جنوبی امریکا اور ہندوستان کے چنے کی ایک قسم ۔

Chick -pea : (نباتیات) نخود : چنا۔

Congo pea : (n) کنگو کی ایک قسم کی مٹر ۔

Egyptian pea : دیکھو Chick pea

Everlasting pea : ایک قسم کی مٹر ۔

Green pea : (نباتیات) لوبیا ۔

Hoary pea : (n) ایک قسم کی مٹر ۔

Indian pea : (n) (نباتیات) ماش ۔

Milk-pea : (n) (شمالی امریکا کی) ایک قسم کی مٹر ۔

Sea-pea / Sea-side pea : انگلینڈ کے سمندری ساحل کی ایک قسم کی مٹر ۔

Sweet pea : (n) باغ کا ایک سالہ پودا جس میں خوش بو دار شوخ رنگ کے پھول آتے ہیں ۔

Pea / pee : (n) [perh. shortened from 'peak.] نوک بادبان ۔

Pea : (n) [prob. f. 'pease.] ڈھونے والا وزن جو Safety- valve وغیرہ میں استعمال ہوتا ہے ۔

Pea-bean : (n) دیکھو Bean

Pea beetle /-bug : (n) ایک چھوٹا بھونرا نما کیڑا جو جنوبی امریکا میں پایا جاتا ہے اور مٹر کے دانوں یا پودوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Pea -chick : (n) (۱) (حیوانیات) مور بچہ؛ مور کا بچہ؛ قرلا ؛

Pea - soupy : (a) مٹر کے شوربا سے مشابہ ۔

Pea time : (n) (امریکا) کسی چیز کا آخری مرحلہ ۔

The last of pea time : کسی چیز کا آخری دور ، مرحلہ یا وقت ۔

Pea -tree : (n) ایك قسم کا پھل دار پودا ۔

Pea vine : (n) (۱) (امریکا) انگور کی بیل؛ تاك ، مٹر کے پودے کی چڑھنے والی ڈالی خصوصاً "Hog-peanut" ۔ (۲) ایك قسم کا امریکی پھل دار پودا جو خودرو بھی ہے اور اس کی کاشت بھی کی جاتی ہے؛ عموماً چارے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Pea weevil : (n) دیکھو Pea-bug

Peaberry : (n) قہوہ کے پودے کا منفرد گول بیج ۔

Peace : (n) [ME. 'pais' pes.] (۱)امن ؛ امن و امان، صلح ؛ صلح و صفا ؛ سلامتی ؛ آشتی ؛ خیریت ۔ (۲)معاہدۂ صلح (article کے ساتھ) جنگ کے بعد دو طاقتوں کے درمیان امن وآشتی کی توثیق یا معاہدہ؛ امن عامہ ۔ (۳) شہری اور ملکی فساد سے آزادی یا نجات؛ شورش و بغاوت سے نجات ؛ شہری سکون و اطمینان ۔ (۴) فساد سے نجات ؛ سکون ، چین ؛ آرام؛ آسودگی ۔ (۵)انفرادی جھگڑوں سے آزادی؛ میل؛ اتفاق؛ ہم آہنگی ؛ ساز گاری موافقت ؛ مساعدت؛ دوستی؛ محبت؛ ارتباط؛ دوستانہ تعلقات ۔ (۶)سکون قلب ؛ اطمینان قلب ؛ دماغی الجھن سے نجات ، ذہنی سکون ۔ (۷)ہنگامہ ، شور و شغب کی غیر موجودگی؛ حرکت و عمل کی عدم موجودگی ؛ سکون و آرام؛ گہری؛ سناٹا؛ شانتی ، آسودہ خاطری ۔

At peace : بے تشویش؛ صلح کی حالت میں۔

Bill of peace : حق قائم کرنے کے لئے کسی شخص کا پیش کردہ بل جس کا مقصد دائمی مقدمہ بازی سے نجات حاصل کرنا ہے ۔

Commission of the peace : (n) اراکین عدالت کا وہ گروہ یا جماعت جسے جسٹس آف دی پیس کہتے ہیں ؛ عدالت خصوصی ۔

Justice of the peace : مفصلات کا چھوٹے درجے کا مجسٹریٹ ۔

Kiss of peace : بوسۂ محبت، وہ بوسہ جو دوستی کی نشانی کے طور پر دیا جائے خصوصاً محبت عیسوی کے اظہار کے طور پر ۔

The British peace : دیکھو Pax Britanica

The king's peace : بادشاہ کی سلطنت میں کسی شخص کو دیا جانے والا امن و امان؛ بادشاہی امن ؛ بادشاہ کی طرف سے کسی شخص کے لئے حفاظتی اقدام جیسے شاہی راہ سے سفر کرنے میں امن و امان یا تحفظ کا سامان ہونا ۔

The Roman peace : دیکھو Pax Romana

To be sworn of the peace : مجسٹریٹ مقرر ہونا ۔

To hold one's peace : خاموش رہنا ؛ چپ رہنا ۔

To keep the peace : لڑائی جھگڑے سے باز رہنا؛ امن سے رہنا ؛ امن قائم رکھنا؛ جنگ و جدال سے بچے رہنا یا دوسروں کو امن عامہ میں خلل اندازی سے بچانا ۔

To make one's or a person's peace (with another) : دوستی کرنا یا دوسرے سے دوستی کرادینا (جھگڑے کے بعد ) دوستانہ تعلقات پیدا کرنا (دوسرے کے ساتھ)۔

To make peace : صلح کرنا (جنگ کے بعد) دو ملکوں کا آپس میں صلح کرنا (بعد جنگ) کسی شخص سے دوستی کرنا ؛ دوستانہ تعلقات پیدا کرنا ؛ امن عامہ قائم رکھنا ۔)

Peace-breaker: (n) امن وامان کونقصان پہنچانے والا ؛ امن و سکون میں خلل ڈالنے والا؛ ہنگامہ کرنے والا؛ فساد کرنے والا ؛ نقض امن کا ذمہ دار؛ فسادی ۔

Peace establishment : (n) امن یا صلح کے زمانے میں کم کی ہوئی فوج۔

Peace monger : (n) صلح و آشتی کی حمایت کرنے والے کے لئے معاندانہ اصطلاح ۔

Peace of conscience : (n) ایقان نفس؛ ایقان ۔

Peace of mind : (n) ذہنی سکون؛ دماغی سکون ۔

Peace of soul : (n) قلبی سکون؛ اطمینان قلب ۔

Peace -offering : (n) (۱)نذر صلح (جو حریف کی تالیف قلوب کے لئے دی جائے )۔ (۲) (شکرانۂ صلح درگاہ الہی میں ) ۔ (۳) رضا جویانہ قربانی یا صلہ ؛ کفارہ آمیز قربانی یا انعام۔

Peach : (v) [Aphetic f. 'apeche.'] (۱) (عامیانہ اور بول چال) مخبر بن جانا۔ (۲) کسی کی مخبری کرنا : (راز) فاش کرنا؛ افشا کرنا۔

Peach-bloom : (n) (۱) پکے شفتالو کی سطح پر صفوف آسا باریک تہ ۔ (۲) شفتالو کی درخت کا شگوفہ ۔

Peach - blossom : (n) (۱) شفتالو کے درخت کا شگوفہ یا پہلا پھل ۔ (۲) توصیفی معنوں میں خصوصاً شفتالو کی درخت کے شگوفے کے رنگ جیسا؛ ہلکا ارغوانی مائل رنگ ۔ (۳) ایک قسم کا پتنگا۔

Peach -blow : (n) (۱) ہلکا گلابی رنگ جس میں ارغوانی کی جھلک ہو ۔ (۲) اس رنگ کا روغن؛ نیز توصیفی معنوں میں ، ایشیائی چینی کے برتن پر اس رنگ کی پالش ۔ (۳) اس رنگ کے آلو کی ایک قسم ۔

Peach borer (n) ایک قسم کے کھٹے کا کیڑا ۔

Peach -brandy : (n) شفتالو کی برانڈی ۔

Peach -colour : (n) (۱) ہلکا گلابی رنگ : شفتالو کا رنگ ۔ (۲) ہلکا سرخ رنگ؛ شفتالو کے درخت کے شگوفے کا رنگ ۔

Peach -coloured : (a) شفتالو کی رنگ کا؛ ہلکے سرخ رنگ کا۔

Peach -tree : (n) آڑو کا درخت؛ شفتالو کا درخت ۔

Peacher : (n) انکشاف کرنے والا؛ اطلاع دینے والا ۔

Peachiness : (n) شفتالو کی طرح سرخ اور نرم ۔

Peachy : (a) گلگوں : سرخ؛ ہلوئی؛ شفتالو کاسا : شفتالو کے مانند سرخ اور نرم (رخسا وغیرہ) ۔

Peacock : (n) [ME. 'pecock.'] (۱) مور، طاؤس نر ۔ (۲) چڑیا یا اس کا گوشت (کھانے کے لئے) ۔ (۳) جنوبی تارا منڈل (Pavo) ۔ (۴) طاؤسی رنگ۔

Peacock : (v) (۱) مور کی طرح بنانا؛ نمود کی ساتھ پھولنا؛ بے جا مغرور ہونا، خصوصاً اکڑکر چلنا؛ طاؤس کے مانند بننا؛ اپنے آپ کو نمایاں کرکے اکڑکر چلنا ۔ (۲) بننا؛ سنورنا؛ سنگار کرنا؛ طمطراق سے خود کو نمایاں کرنا ۔ (۳) نازوانداز سے چلنا؛ خرام ناز کا عالم دکھانا؛ اٹھلا کر چلنا؛ شیخی بازی کرنا۔

Peacock-blue : (n) چمک دار نیلا رنگ (جیسا مور کی گردن کے پروں کا ہوتا ہے) ۔

Peace officer : (n) امن عامہ بحال یا قائم رکھنے کے لئے سول افسر ۔

Peace pact : (n) معاہدہ امن (جو ۱۹۲۸ء میں پیرس میں امریکا کی طرف سے پیش ہوا اور پندرہ ملکوں نے اس پر دستخط کئے) ۔

Peace-pipe : (n) تمباکو پینے کا پائپ جس کا مل کر پینا شمالی امریکا کے باشندوں میں صلح کی علامت ہے ۔

Peace treaty : (n) (سیاسیات) صلح نامہ ۔

Peace warrant : (n) جسٹس آف دی پیس کی جانب سے جاری کیا ہوا پروانۂ گرفتاری ۔

Peaceable : (a) امن پسند؛ صلح پسند؛ صلح جو؛ امن پسندانہ ؛ صلح جویانہ؛ صلح و آشتی کا ؛ دیکھو Peaceful ۔

Peaceableness : (n) امن پسندی؛ صلح پسندی؛ صلح جوئی؛ پرامن ہونا ؛ پرسکون ہونا ۔

Peaceably : (adv.) امن پسندی سے : صلح پسندی کی ساتھ؛ صلح و آشتی کے طورپر سکون سے؛ اطمینان سے۔

Peaceful : (a) (۱) باامن؛ پرامن ؛ پرسکون ۔ (۲) امن پسندانہ؛ صلح جویانہ؛ صلح و آشتی کا؛ امن کی حالت کا ۔ (۳) بے آشوب؛ بے اضطراب؛ راحت ۔

Peacefully : (adv.) امن و امان سے، پرسکون طورپر ؛ صلح و آشتی کے ساتھ ۔

Peacefulness : (n) امن پسندی؛ صلح جویائی؛ باامن ہونا؛ پرامن ہونا؛ پرسکون ہونا ۔

Peacemaker : (n) [Late ME.] (۱) صلح کرانے والا ؛ میل ملاپ پیدا کرنے والا؛ صلح و آشتی کنندہ ؛ مخالفین میں صلح کرانے والا ۔ (۲) (مزاحاً) طمنچہ ؛ ریوالور ؛ جنگی جہاز وغیرہ ۔

Peacemaking : (n & a) صلح کرانے والا ؛ امن و امان پیدا کرنے والا ۔

Peach : (n) [med. L.'Persica.'] (۱) آڑو؛ شفتالو؛ ہلو ۔ (۲) آڑو کا درخت؛ شفتالو کا درخت ۔ (۳) شفتالو کے مانند دوسرے کھائے جانے والے پھل کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔ (۴) Peach brandy کا مخفف (امریکا) ۔ (۵) دیکھو Peach colour ۔ (۶) (عامیانہ) (امریکا) کسی چیز کے لئے خاص کر اس چیز کے لئے جو اپنی قسم میں اچھی ہو یہ بولا جاتا ہے ۔

Peach : (n) (کان کنی) کلورائڈ سلیٹ کے لئے کارنوالی معدنی اصطلاح ۔

Peacock butterfly : (n) مور تتلی (یوروپی تتلی جس کے بازو گل دار ہوتے ہیں)؛ (حیوانیات) طاؤسی تیتری؛ مور تتلی۔

Peacock coal : (n) ایک قسم کا رنگ برنگ کوئلہ۔

Peacock eye : (n) بانکپن؛ چھیلا پن؛ خودنمائی طاؤسانہ رویہ؛ خرام ناز؛ اٹھلاتی چال؛ طاؤس صفتی؛ خود آرائی۔

Peacock feather /Peacock's- : (n) مور کا پر؛ "شیخی" کی علامت کے طور پر یا زینت عہدہ کے لئے لگایا جاتا ھے۔

Peacock-fish : (n) مور مچھلی؛ ایک قسم کی رنگین مچھلی جس میں سبز، نیلے، سرخ اور سفید رنگوں کی آمیزش ہوتی ھے۔

Peacock flower : (n) گل طاؤس؛ ایک قسم کا پھول۔

Peacock like : (a) طاؤس وش؛ مور کاسا؛ مور کی مانند۔

Peacock moth : (n) دیکھو Emperor moth

Peacock ore : (n) (کان کنی) مسی چقماق؛ تانبے کا سلفائیڈ۔

Peacock throne : (n) دہلی کا تخت طاؤس؛ جسے شاہ جہاں نے (۱۶۲۸-۱۶۳۵) بنوایا تھا؛ بارہ پایہ تخت اسے نادر شاہ ۱۷۳۹ میں ایران لے گیا تھا۔

Peacockish : (a) طاؤس صفت؛ مانند مور؛ مور کی طرح؛ خود نما؛ بننے سنورنے والا؛ مرغ زریں۔

Peacockishly : (adv.) طاؤس صفتی سے؛ مانند مور؛ مور کی طرح سے خودنما طور پر؛ ٹھاٹھ باٹ سے؛ طمطراق طور پر۔

Peacockishness : (n) طمطراق پن؛ خود نمائی؛ طاؤس صفتی۔

Peacockism : (n) دیکھو Peacockery

Peacock's tail : (n) (۱) مور کی دم؛ مور کا پنکھ (پیچھے کا پورا)۔ (۲) دیکھو Pavonine۔

Peacocky : (a) دیکھو Peacockish

Peai : (n) [Carib 'piai'.] (جنوبی امریکا کے ہندوستانیوں میں) جادوگر؛ ساحر؛ سیانا یا ساحر معالج۔

Peak : (n) [OE. 'peac.'] ڈربی شائر (انگلینڈ) کے شمال مغربی پہاڑی ضلع کا نام؛ اونچی چوٹی اور نیچی چوٹی۔

Peak : (n) [prob. back-formation from peaked] (۱) نقطہ تقلیل؛ نقطہ لمس۔ (۲) (جغرافیہ) راس۔ (۳) کھیت کے سرے کا وہ ٹکڑا جو بن جوتے چھوڑ دیا جاتا ھے (اب مقامی)۔ (۴) (بحری) جہاز کے تہ خانے کا تنگ حصہ (خصوصاً اگلا) نیز Forepeak۔ (۵) جہاز کا بالائی نکلا ہوا حصہ؛ نوک بادبان؛ بادبان کا بالائی بیرونی سرا۔ (۶) لنگر کے نیچے کا سرا؛ لنگر کے کانٹے کا سرا۔ (۷) چوٹی؛ پھننگ؛ سرکوہ؛ خصوصاً پہاڑ کی چوٹی؛ قلعۂ کوہ؛ فراز (طبیعیات) سب سے اونچے سرے والا پہاڑ یا پہاڑی؛ مخروطی شکل کا پہاڑ۔ (۸) (مجازاً) سب سے اونچا سرا؛ راس، سر۔ (۹) کسی چیز کا نوکدار سرا۔ (۱۰) (برقیات) لداؤ انحناء کا بلند ترین نقطہ؛ ایک دور میں متبادل مقدار کی بلند ترین قدر برقی لہر کا بلند ارتعاش یا دوسرے تغیرپذیر مقدار کی زیادتی (جیسے آنے جانے والے مال کی مقدار، تجارت، قیمتیں وغیرہ)۔ (۱۱) کلاہ؛ ٹوپی کا چھجا؛ کلاہ تیز نوک۔ (۱۲) نوک (مثلاً داڑھی کی)۔ (۱۳) منتہا یا بڑھنے گھٹنے کا انتہائی نقطہ۔ (۱۴) منتہا درجہ؛ حد اکثر؛ اوج؛ منتہائی خوشی۔ (۱۵) کاکل؛ پیشانی کے اوپر؛ زلف کی نوک جسے Widow's peak کہتے ہیں۔

Peak : (v) [Origin unkn.] صحت کا گرنا؛ مضمحل ہونا؛ پژمردہ ہو جانا؛ بیمار معلوم ہونا؛ مریض نظر آنا؛ گھلنا؛ تحلیل ہونا؛ (رنج و غم سے) خصوصاً Peakan pine میں۔

Peak : (v) [f. Peak. (n)] (۱) سرے کا آگے نکل آنا۔ (۲) سر تک لانا؛ اونچا کرنا؛ (مجازاً) بڑھانا؛ نمایاں کرنا؛ مبالغے کے ساتھ بیان کرنا؛ ممتاز کرنا؛ اوج پر پہنچانا۔

Peak : (v) [Fr. 'apiquer'.] (۱) (بحری) (مستول کے سہارے کو) عموداً جھکانا؛ آگے یا پیچھے جھکانا؛ شہتیر کا عموداً اٹھانا؛ سائبان اٹھانا؛ احاطے میں چوٹی لگانا؛ خصوصاً سرمستولی جہاز میں سائبان لگانا۔

To peak the oars : چپوؤں کو سیدھا کھڑا رکھنا

Peak-arch : (n) (تعمیرات) نوکیلی محراب۔

Peak-voltage : (n) (الیکٹرک) کلاہی قوۃ؛ کلاہی وولٹاز۔

Peak-voltmeter : (n) (الیکٹرک) کلاہی قوۃ پیما۔

Peaked : (a) (۱) نوکدار؛ نکیلا؛ سرا والا؛ چھجے دار؛ چوٹی دار؛ قلہ دار پہاڑ۔ (۲) لاغر؛ نزار؛ مریض؛ پژمردہ؛ مریضانہ؛ خصوصاً بول چال۔ (۳) وہ جس کے چہرے پر ہڈیاں نکلی ہوں؛ جو بھوکا رکھا جاتا ہو۔

Peakedness : (n) لاغری؛ کمزوری؛ دبلا پن۔

**Peaking : (a)** (۱) (اب بول چال) پوشیدہ؛ خواہ مخواہ کا (جذبۂ شفقت وغیرہ)؛ خاموش؛ دبکا ہوا؛ ادنیٰ درجے کا؛ ناپسندیدہ جذبے کا۔ (۲) بیمار جیسا؛ گھلا ہوا؛ لاغر؛ سوکھا ہوا (جسم)؛ کمزور۔

**Peakish : (a)** مریل؛ مریض جیسا؛ سوکھا ہوا (جسم)کمزور؛ نحیف؛ لاغر؛ نزار؛ دبلا۔

**Peaky : (a)** (۱)نوک صفت ؛ چوٹی دار؛ کثیر؛ زیادہ۔ (۲)نوک دار؛ چھجے دار؛ راس والا۔

**Peaky / Peeky : (a)** (روزمرہ بول چال) سوکھا؛ کم زور؛ نحیف؛ لاغر؛ مریل ؛ نزار۔

**Peal : (n)** [late ME. 'pele.'] (۱)گجر؛ گھنٹیوں کا زور سے ساتھ ساتھ بجنا؛ گھنٹیوں کی ٹن ٹن ، نیز مجازاً۔ (۲)گھنٹیاں؛ گھنٹیوں کا جوڑ؛ گھنٹیوں کی مدد سے مسلسل، صدائے ناقوس۔ (۳)بندوق یا توپ چھوٹنے کی آواز۔ (۴)صدائے بلند ؛ صدائے ناگہانی ؛ جرنگ؛ زور سے ہنسنے کی آواز ؛ آواز (قہقہہ)۔

**Peal / Peel : (n)** [Origin unkn.] (۱)سالمن مچھلی کا بچہ۔ (۲)سالمن کی ایک چھوٹی قسم(Salmo cambricus)۔

**Peal : (v)** [late ME. Aphetic f. 'apele.'] اب بول چال دیکھو (v) : Apeal۔

**Peal : (v)** [f. PEAL (n)] (۱) (آواز یا جگہ کا) گونجنا ؛ آواز پیدا کرنا؛ ٹن ٹن بجنا۔ (۲)گرجنا؛ کڑکنا۔ (۳)کڑک کر کہنا؛ گرج کر کہنا۔

**Peal bells : (n)** گھنٹیوں کا گجر بجانا۔

**Pean : (n)** [Origin unkn.] (نقابت) نقطہ دار سمور؛ پوست سمور کی شکل یا نقش۔

**Pean : (n)** Peen کا متبادل۔

**Peanut : (n)** ایک پھلی جو کھانے اور تیل نکالنے کے کام آتی ہے اور اس کے پودے گرم آب و ہوا میں کثرت سے پیدا ہوتے ہیں؛ مونگ پھلی اسے Ground-nut or Ground-pea بھی کہتے ہیں؛ (نباتیات) مونگ پھلی، چینا بادام۔

**Peanut-butter : (n)** بھنے ہوئے بادام سے تیار کیا ہوا مکھنی حلوہ؛ حلوۂ بادام۔

**Peanut politics : (n)** (امریکا عامیانہ) درپردہ مصالحات؛ سیہ آرائی؛ پوشیدہ داؤ پیچ ؛ رازدارانہ سیاست۔

**Peanut politician : (n)** چھپا سیاست داں؛ پوشیدہ سیہ آرائی کرنے والا؛ چھپ کر داؤ پیچ کرنے والا ؛ بے اہمیت و پست سیاست داری۔

**Pear : (n)** [OE. 'Pere, Peru'.] (۱)ایک قسم کا گودے دار پھل؛ مغزدار پھل؛ ناشپاتی۔ (۲)ناشپاتی کا درخت۔ (۳)ناشپاتی کی شکل کی کسی چیز کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔

Alligator pear : دیکھو Alligator

Prickly pear : ناگ پھنی۔

**Pear-blight : (n)** (۱)ناشپاتی کے درختوں کی ایک بیماری جس سے نباتی جراثیم کی وجہ سے پتیاں بادامی یا خاکی ہو جاتی ہیں۔ (۲)ایک قسم کی بیماری جس سے ناشپاتی کے درختوں کی چھالیں خراب ہوجاتی ہیں۔

**Pear drop : (n)** (۱)ناشپاتی کی شکل کی ایک مٹھائی۔ (۲)ناشپاتی کی شکل کا ایک زیور جو آویزہ کے طورپر پہنا جاتا ہے۔

**Pear gauge : (n)** Smeaton کا ایجاد کردہ ایک پیمانہ۔

**Pear shaped : (a)** (نباتیات) ناشپاتی نما؛ ناشپاتی کی شکل کا۔

**Pear slug : (n)** ایک قسم کا کیڑا جو چھوٹے پودوں کی ہلاکت کا باعث ہوتا ہے۔

**Pear -tree : (n)** (۱)ناشپاتی کا درخت۔ (۲)نیز اس درخت کی لکڑی۔

**Pearl : (n)** [ME. 'perle.'] (۱)موتی؛ لولو؛ در؛ مروارید؛ در صدف۔ (۲) Mother-of-pearl خصوصاً توصیفی معنوں میں۔ (۳) (نقابت) (قیمتی پتھروں کی وجہ سے آب و تاب میں) ہلکا سیمیں یا سفید رنگ۔ (۴) (مجازاً) کوئی بیش قیمت چیز؛ اپنی نوع کی بہترین چیز؛ نفیس اور شاندار چیز ؛ سرتاج۔ (۵)موتی جیسی گول اور چھوٹی چیز؛ موتی سے مشابہ چیز مثلاً قطرہ شبنم؛ دراشک، دردنداں۔ (۶) (دانت) عاج؛ ہاتھی دانت۔ (۷)ہڈی کی چھوٹی گانٹھ یا گرہ بارہ سنگے ہرن کی سینگ کے جڑ کو حلقے میں لئے ہوئے۔ (۸)تاج یا اکلیل میں ایک چھوٹی سفید یا نقرئی گول چیز؛ اسی طرح کا چھوٹا نقیبانہ بال۔ (۹) (طباعت) چھوٹا ٹائپ؛ موتیا ٹائپ ؛ طباعت کا ایک سائز؛ ٹائپ کی ایک شکل 5_point کے مساوی۔ (۱۰)مختلف قسم کی چیزوں کا چھوٹا سائز یا ٹکڑا؛ بعض چیزوں کا ریزہ، ٹکڑا، مثلاً پگھلی ہوئی دھات؛ صاف کوئلہ کا چھوٹا ٹکڑا؛ چھوٹی گولی یا حب۔ (۱۱)چینی بنانے کا ایک مرحلہ۔ (۱۲)موتی کا رنگ صاف ہلکا نیلگوں سبز۔ (۱۳) (تشریح) دُر دنداں۔

Pearl fish : (n) ایک قسم کی مچھلی جس کے فلس یا چھلکے سے مصنوعی موتی بنایا جاتا ھے۔

Pearl fisher : (n) صدف شکاری؛ صدف گیر؛ غوطہ لگا کر موتی نکالنے والا ؛ غواص۔

Pearl fishery : (n) صدف گیری ؛ وہ جگہ جہاں صدف شکار کرتے ہیں؛ صدف زار۔

Pearl grain : (n) مروارید و زن کرنے کا وزن، بات : قیراط کا چوتھا حصہ۔

Pearl grass : (n) ایک قسم کی گھاس؛ بریزہ۔

Pearl hen : (n) ایک قسم کی مرغی جس کے پروں کا رنگ سرمئی اور ان پر سفید چتیاں ہوتی ہیں؛ گنی فؤل۔

Pearl kite : (n) سفید دم والی چیل؛ سفید پنکھ والی زغن۔

Pearl loop : (n) موتی کا حلقہ۔

Pearl moss : (n) دیکھو Carrageen

Pearl moth : (n) ایک قسم کا کیڑا۔

Pearl mussel : (n) دہرے کھل مندن کا صدفہ جس سے موتی نکلتا ھے۔

Pearl nautilus : (n) سہ شاخہ صدفی سر پایہ۔

Pearl onion : (n) مروارید سے مشابہ ایک قسم کی چھوٹی پیاز۔

Pearl oyster : (n) موتی کستورا (جنگلات) سیپی کا کیڑا جس سے موتی نکلتا ھے؛ صدف مروارید کا کیڑا ؛ صدفہ مروارید، خصوصاً بحر ہند کا۔

Pearl plant : (n) دیکھو Gromwell

Pearl -powder : (n) (۱) ایک قسم کا غازہ؛ حسن افرزو پوڈر جو جلد کی چمک کو بڑھاتا ھے۔ (۲) دیکھو Pearl white

Pearl sago : (n) ایک قسم کا سخت ساگو دانہ۔

Pearl - shell : (n) (۱) صدف ، سیپ۔ (۲) صدفی پرت؛ اس قسم کی جھلی جس سے موتی نکلتے ہیں؛ موتی پیدا کرنے والا صدف۔ (۳) (توصیفی معنوں میں) موتی کے صدف کا یا اس سے مشابہ۔ (۴) دیکھو Pearl oyster

Pearl sheller : (n) صدف جمع کرنے والا یا نکالنے والا۔

(۱۲) (طب) موتیا بند۔

Mother of pearl : دیکھو Mother

Royal Pearl : (n) (جواہرات) در شہوار۔

Seed Pearl: (n) بہت چھوٹا موتی۔

To cast pearls before swine : بھینس کے آگے بین بجانا؛ نا اہلوں کے آگے بیش بہا چیز پیش کرنا۔

Unique pear : (n) در یتیم۔

Pearl : (n) [Var. spelling of Purl. (n)] تکمہ جو تکیے کی جھالر اور موباف میں آرائش کے لئے ٹانکے جاتے ہیں۔

Pearl : (v) (۱) سجانا؛ گل میخیں لگانا؛ موتیوں جیسا بنانا؛ مروارید سے آراستہ کرنا۔ (۲) (کسی چیز کی) موتی جیسے قطرے چھڑکنا؛ رنگ اور چمک میں موتی جیسا بنانا؛ موتی بکھیرنا؛ موتی کی طرح قطرے کی شکل کا گول بنانا۔ (۵) غواصی کے ذریعہ موتی تلاش کرنا، نکالنا؛ موتی یا چینی (کے دانوں) سے ڈھک کر (کسی چیز کو آراستہ کرنا)۔

Pearl : (a) (۱) موتی کا یا موتی جیسا؛ مرواریدی؛ مروارید سے مشابہ؛ موتی دار ؛ دُر صفت؛ لولوءمانند۔ (۲) چھوٹی سائز کا؛ چھوٹے دانے کا۔

Pearl ash : (n) پوٹاشیم کاربونیٹ : (کیمیا) شنخار۔

Pearl barly : (n) موتیا جووغیرہ (جس کے دانوں کو گول کرلیتے ہیں)؛ جو نیم کوب (نباتیات) جوء مقشر ؛ گھاٹ۔

Pearl button : (n) موتی کا بنا ہوا بٹن یا بو تام؛ سیپ کا بٹن۔

Pearl disease : (n) ایک قسم کی تپ دق خصوصاً جانوروں کی ایک بیماری؛ (بیطاری) دق بقری۔

Pearl -diver : (n) وہ شخص جو موتی نکالنے کے لئے غوطہ لگاتا ھے؛ غواص۔

Pearl -edge : (n) موتی کا تکمہ۔

Pearl eye : (n) (۱) (طب) موتیا بند۔ (۲) موتی جیسی آنکھ۔ (۳) چڑیا کی آنکھ یا چڑے کی آنکھ۔

Pearl eyed : (a) موتی جیسی آنکھ والا؛ موتیا بند والا۔

Pearl -spar : (n) (کان کنی) موتی بلور؛ ڈولومائٹ ۔

Pearl stone : (n) سنگ مروارید ۔

Pearl white : (a) موتی جیسا سفید ۔

Pearl white : (n) ایک قسم کی دھات (Bismith) کا سفید اوکسائیڈ ۔ (۲) دیکھو Pearl - powder ۔

Pearled : (a) (۱) موتی دار؛ موتیوں سے سجا ہوا ؛ مرصع کیا ہوا؛ سیپ سے آراستہ کیا ہوا؛ صدف سے مرصع ؛ مرواریدی ۔ (۲) قطرہ شبنم یا اشک موتی کی شکل کا بنا ہوا؛ چھوٹے گول دانوں کی شکل کا بنا ہوا ۔ (۳) موتی جڑا ہوا۔ (۵) (چینی کی لئے) موتیا چینی، دانہ دار چینی۔

Pearler : (n) غواصی کے ذریعہ موتی نکلوانے والا تاجر؛ صدف گیری کا تاجر؛ آب باز؛ نیز ایک چھوٹی کشتی جس سے اس تجارت میں کام لیا جائے ۔

Pearlet : (n) چھوٹا موتی؛ مروارید کوچک ۔

Pearlies : (n) میوہ فروش کا لباس (جس میں بہت سے تکمے ہوتے ہیں) ۔

Pearliness : (n) موتی جیسا ہونا؛ در صفت ہونا ۔

Pearling : (n) (۱) (اسکاتستان اور بول چال) دھاگے یا ریشم کے فیتے کی ایک قسم جسے Pearling-lace بھی کہتے ہیں ۔ (۲) (جمع میں) اس فیتے کے کنارے ؛ لباس یا پوشاک جس میں فیتے لگے ہوتے ہیں ؛ لیس دار پوشاک ۔

Pearlite : (n) (۱) دیکھو Perlite ۔ (۲) (دھات) ڈھلے ہوئے فولاد میں بن و کاربن کے مرکب کرنے کی ایک شکل؛ پرلائٹ؛ سنگ مروارید ۔

Pearlwort / Pearlweed : (n) ایک قسم کے قرنفلی پودے کا کتابی نام ۔

Pearly : (a) (۱) موتی جیسا؛ مروارید وار (مثلاً قطرۂ شبنم) ۔ (۲) دیکھنے میں موتی جیسا؛ مروارید نما؛ صدف نما؛ در صفت ۔ (۳) موتیوں کا یا اس کے متعلق ۔ (۴) صدفی؛ سیپ کا ۔ (۵) موتیوں سے سجا ہوا؛ موتیوں کا بنا ہوا ۔ (۶) موتی کے رنگ کا ؛ رنگ مروارید ۔ (۷) (مجازاً) بہت زیادہ قیمتی؛ گراں قیمت؛ بیش بہا؛ درخشاں؛ گرانقدر؛ (روحانی) تجلی؛ عظمت والا۔

Pearly : (adv.) موتی جیسا؛ مرواریدوار؛ دری؛ مرواریدی؛ صدف نما؛ موتی کی طرح؛ موتی کی طرح گول اور چمکیلا؛ موتی کے رنگ کا؛ (مجازاً) بہت زیادہ قیمتی ۔

Pearly : (n) (۱) دیکھو Pearl buttons ۔ (۲) اس قسم کے بٹن سے مزین کیا ہوا لباس یا پوشاک ۔

Pearly body : (n) مرواریدی جسم ۔

Pearmain : (n) [late ME. 'parpermayn-'.] ایک قسم کا سیپ ۔

Peart : (a) [Variant of Pert (a)] (۱) ایک زندہ دل؛ چاق و چوبند تیز، طرار، چست؛ ہوشیار؛ چالاک ؛ شوخ؛ گستاخ ۔ (۲) ذہین؛ زود فہم۔

Peasant : (n) [AFr. 'paisant.'] دیہاتی؛ دہقان؛ گاؤں والا؛ کسان؛ زارع؛ گنوار؛ رذیل ۔

Peasan-proprietor: (a) (۱) توصیفی معنوں میں۔ (۲) کسان کا یا اس سے متعلق ۔

Peasant- proprietor : (n) (زراعت) مالک کسان یا زارع؛ وہ کاشت کار جو زمین کا خود مالک بھی ہو۔

Peasantry : (n) (۱) گاؤں والے؛ دہقانوں کا گروہ ؛ دیہاتی لوگ؛ تمام کسان، کاشت کار لوگ کسانوں کی جماعت یا گروہ ۔ (۲) دیہاتی یا کسان ہونے کی حالت؛ کسان کی قانونی حیثیت یا درجہ ۔

Peascod : (n) مٹر؛ مٹر کی دانی ۔

Pease : (n) [OE. 'pise.'] مٹر کا پودا؛ مٹر کی دانی ۔

Pease-meal : (n) مٹر کو پیس کر بنایا ہوا کھانا؛ ایک قسم کی کھانے کی چیز جو مٹر پیس کر بنائی جائے؛ (مجازاً) گڈمڈ؛ مخلوط چیزوں کا مجموعہ؛ بچ میل۔

Peastone : (n) ایک قسم کا چونے کا پتھر ۔

Peat : (n) [L. 'peta.'] نباتی مادہ جو پانی میں سڑتا ہے اور اس میں ایک حد تک کوئلے کے خواص پیدا ہوجاتے ہیں؛ جو ایندھن کے کام آتا ہے؛ دلدلی کوئلہ؛ (ارضیات) دلدلی کوئلہ؛ نباتی کوئلہ ۔

Peat : (n) (قدیم) لڑکی؛ حسینہ ۔

Proud peat : (n) بت طناز؛ مغرور حسینہ۔

Peat-bath : (n) (طب) غسل حمائی ۔

Peat-bog : (n) کوئلے کی دلدل؛ کوئلے کی پانک۔

Peat coal : (n) بھورے رنگ کا کوئلہ جس میں لکڑی کی ساخت موجود ہو ۔

Peat hag : (n) پھٹی ہوئی زمین جہاں سے کوئلہ نکالا گیا ھے ۔

Peat moss : (n) کوئلے کی کان؛ (جمع) کوئلے کی دلدل میں بڑھنے والی کائیاں ۔

Peat reek :(n) کوئلے کی آگ کا دھواں، اس پر کشید کی ہوئی وہسکی (شراب) کی خوشبو۔

Peatery : (n) (۱) دلدلی کوئلے کا کارخانہ ۔ (۲) دیکھو Peatboy.

Peaty : (a) دلدلی کوئلے کا سا، اس سے بنا ہوا جس میں اس کی بو آئے ۔

Peaty soil : (n) (ارضیات) نباتی زمین؛ کوئلہ دار زمین۔

Peav (e) y : (n) [f. inventor's name.] آنکڑا دار بیرم ۔

Peba : (n) [Shortened from Tupi, 'tatu-peba.'] امریکا کا زمین کے اندر رہنے والا ایک جانور۔

Pebble : (n) [Late OE. 'papel , popel.] (۱) چھوٹا پتھر (صخرہ سے چھوٹا ہوتا ھے)؛ کنکر؛ روڑی ؛ سنگ ریزہ ۔ (۲) عینك شیشہ یا تال؛ سنگ بلوری ۔ (۳) عقیق؛ سنگ سلیمانی کی بعض اقسام کا نام؛ نیم شفاف جوہردار قیمتی پتھر کی مختلف قسمیں؛ عقیق کی مختلف قسمیں مثلاً اسکاچی عقیق؛ مصری عقیق. (۴) مقناطیس؛ وہ چیز جس میں کشش ہو، مرکز مقناطیس ۔ (۵) مٹی کے برتن، سفالی؛ ظروف گل جس کا موجد Wedgwood تھا. (۶) Pebble-leather کا مخفف نیز دانہ دانہ کیا ہوا چمڑا۔ (۷) Pebble -powder کا مخفف ۔ (۸) (توصیفی معنوں میں) سنگ ریزے کا یا اس سے متعلق؛ عقیقی یا اسکاچستانی عقیق کی طرح کا۔

Pebble : (v) (۱) سنگ ریزے سے مارنا؛ پتھر پھینکنا ۔ (۲) (دباغت) ناہموار سطح بنانا ؛ کسی رولر وغیرہ سے دبا کر چمڑے پر دانہ دانہ بنانا۔

Pebble-dash / -dashing : (n) سنگ ریزہ بھرا ہوا گچ؛ سنگ ریزہ دار گچ ۔

Pebble dashed : (a) سنگ ریزوں سے گچ کیا ہوا ۔

Pebble leather : (n) ناہموار یا رکھڑا چمڑا ۔

Pebble powder : (n) سنگ ریزے کی شکل میں شش پہلو دانوں کی آہستہ جلنے والی بندوق کی بارود ۔

Pebble-stone : (n) [OE.] دیکھو Pebble : (n)

Pebble-ware : Wedg wood کے ایجاد کئے ہوئے برتنوں کی ایک قسم جن میں مختلف رنگوں کی مٹی لگائی جاتی ھے ۔

Pebbled : (a) (۱) سنگ ریزوں یا عقیق وغیرہ سے ڈھکا ہوا ؛ (عقیق) بکھرے ہوئے؛ جس میں سنگ ریزے یا عقیق ہوں؛ ریگی؛ ریگ؛ مانند، ریگ زار؛ سنگ ریزوں سے بھرا ہوا ۔ (۲) (چمڑا) چمڑے کا ۔

Pebbly : (a) سنگ ریزے یا عقیق کا؛ سنگ ریزے یا عقیق دار.

Pebrine : (n) [Pr. 'pebrino.'] ایک متعدی بیماری جو ریشم کے کیڑوں میں پھیل جاتی ھے جس سے ان کے جسم پر سیاہ داغ پڑجاتے ہیں؛ (بیطاری) پیلہ روگ ۔

Pecan : (n) [Fr. 'pacane.'] (نباتیات) پیکن؛ شمالی امریکا کے اخروٹ کی ایک قسم؛ نیز اس کا درخت یا اس درخت کی لکڑی۔

Peccability : (n) گناہ کا سزاوار ہونا؛ عدم عصمت؛ غیر معصوم ہونا ۔

Peccable : (a) [med . L. 'peccabilis.'] گناہ کرنے کے قابل ؛ غیر معصوم ؛ جس سے گناہ سرزد ہوسکتا ہو؛ جائز الخطاء ۔

Peccadillo : (n) [Sp. 'pecadillo.'] جرم خفیف؛ گناہ صغیرہ؛ لغزش؛ معصیت صغیر؛ گناہ جزئی ۔

Peccancy : (n) [late L. 'peccantia .'] (۱) گناہ گاریا گناہ گاری؛ گناہ ہونے کی حالت یا صفت؛ خطاکاری؛ معصیت شعاری ۔ (۲) گناہ؛ خطا؛ پاپ؛ عصیاں؛ آزردگی، صدمہ ؛ رنج؛ ملال. (۳) (طب) مرض ۔

Peccant : (a) [Fr. 'peccant.'] (۱) گناہ گار؛ عاصی، خطاکار؛ خاطی؛ پاپی؛ اشتباہ کار؛ مجرمانہ؛ نیز چیزوں کے لئے بھی کہا جاتا ھے. (۲) (طب) مریض کنندہ؛ مرض آور؛ فاسد؛ مریضانہ؛ ناخوش؛ ناقص، خراب، بیماری پیدا کرنے والا ؛ مرض انگیز۔

Peccantly : (adv.) (۱) خطاکاری سے ؛ عاصیانہ طورپر؛ مجرمانہ انداز میں ؛ گناہ گاری کے ساتھ؛ مریضانہ طورپر؛ فاسدانہ طریقے سے ۔ (۲) غیر صحت مندانہ انداز سے ۔

Peccantness : (n) (۱) گناہ گاری؛ خطا کاری؛ اشتباہ کاری ۔ (۲) مرض ؛ بیماری؛ ناخوشی؛ غیر تندرستی ۔

Peccary : (n) [Carib (of Guiana an venezuela.) 'pakira.'] سور

کی قسم کا ایک امریکی غول پسند چوپایہ: (حیوانیات) امریکی خنزیر۔

Peccavi : (n) [L.'peccare.'] (۱)میں نے گناہ کیا ہے: میں گناہ گار ہوں۔ (۲) (دینیات) اعتراف گناہ: اعتراف۔

To cry peccavi : اعتراف یا اقرار گناہ کرنا: اپنے گناہوں کا اقرار کرنا۔

Peccavimus : ہم لوگوں نے گناہ کیا ہے۔

Peccavit : اس نے گناہ کیا ہے: اس نے قصور کیا ہے۔

Pechan : (n) (تشریح، حیوانیات) معدہ۔ (۲)نکاس: نکلنے کا راستہ۔

Peche melba : (n) [Fr.] ملائی برف کی مٹھائی: آئس کریم کی ایک مٹھائی۔

Peck : (n) [ME. 'pek.'] (۱)خشک چیزوں کی مقدار کا پیمانہ جو دو گیلن کے برابر ہوتا ہے: بوشل (Bushel)کا چوتھائی حصہ ، غلے کا پیمانہ، پیک۔ (۲)ناپ کے لئے ایک قسم کا ظرف۔ (۳)بڑی مقدار: انبار: ڈھیر: تودہ: بڑی تعداد: خصوصاً مجازاً۔

A peck of dirt : غلاظت کا ڈھیر: کوڑے کا انبار۔

A peck of troubles : مصیبتوں کا طومار: انبوہ مصائب: بے انتہا مصائب۔

Peck : (n) [f. Peck. (v)] (۱)ٹھونگیں مارنے کا عمل: چونچیں مارنے کا عمل: ٹھونگ: چونچ: چونچ یا منقار کی ضرب یا وار۔ (۲) ٹھونگ مارنے کا نشان : نوک زدگی: سوراخ: حفرہ: چھید: ضرب: چوٹ: وار: نقطہ: بندہ۔ (۳) (مزاح) رسمی بوسہ: رواجی بوسہ: بوسۂ منقاری (پرندہ)۔ (۴) (عامیانہ) کھانا: غذا: چارہ: گھاس: علف۔

Peck : (v) [Prob. MLG. 'pekken.'] (۱)ٹھونگیں مارنا: چونچیں مارنا: چونچ سے ضرب لگانا: چونچ سے وار کرنا: چونچ مار کر نشان بنانا۔ (۲)چونچیں مارکر سوراخ بنادینا: چونچ سے مارنا جیسے چڑیا: چڑیا کا چونچ سے کھانا خصوصاً (غذا کو) بہ یک وقت چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں لینا (اکثر with , up وغیرہ کے ساتھ اس کا استعمال)۔ (۳)چونچ چلانا: چونچ مارنے کی کوشش کرنا: (استعارتاً) نکتہ چینی کرنا۔ (۴) (شخص) کھانا: کھلانا۔ (۵) (بول چال) شغل کے طور پر ذرا ذرا سا کھاتے رہنا: ٹونگنا: نفاست سے کھانا: کترکتر کے کھانا۔ (۶)(کسی نوکدار اوزار سے (زمین یا دیوار) کھودنا۔

Peck : (v) [Var. of Pick. (v)] (عامیانہ) پتھر پھینکنا: کسی پر پتھر پھینکنا: آگے پھینکنا: (خصوصاً گھوڑے کا) اپنے کھر سے زمین پر ٹھوکر مارنا (بول چال)۔

Peck- alley : (n) حلق: گلا: نرخرا: حنجرہ۔

Peck order : (n) سماجی سلسلہ جو سب سے پہلے گھریلو مرغیوں میں پایا گیا پھر دوسرے جانوروں کے گروہوں میں۔

Pecked : (a) چھوٹی چھوٹی نشان لگائی ہوئی قطار (جیسے — — — — — — —): خراشیدہ: نوک دار: منقار دار۔

Pecker : (n) (۱)چونچ مارنے والا پرندہ: وہ جوچونچ مارتا ہے مثلاً Fig pecker , Flower Pecker وغیرہ۔ (۲) نیز دیکھو Wood pecker ۔ (۳) (حیوانیات) ہد ہد۔ (۴) (اوزار) کدال: گینتی : برما: کھودنے کا اوزار یا آلہ: سوراخ کرنے والا۔ (۵) (ٹیلی گراف) پیکر: نوک زن۔ (۶)(عامیانہ) ہمت: دلیری: جرأت : قصد : عزم : مستقل مزاجی۔

To keep one's pecker up : باہمت رہنا: استقلال سے کام لینا۔

Wood pecker : (n) : (حیوانیات) ہدہد: کٹھ پھوڑا: کٹھ کھودوا: کٹھ بڑھئی۔

Pecking : (n) [M.E.] چونچ مارنے کا عمل۔

Pecking order : (n) [G. 'Hackliste'] دیکھو Peck order

Peckish : (a) (۱)(بول چال) سخت بھوکا: گرسنہ: کھانے یا چونچ مارنے کے لئے آمادہ۔ (۲)نکتہ چیں: ملامتی۔ (۳)چڑچڑا : تنک مزاج: زودرنج: تحریک پذیر: آتشی۔

Peckle : (n) (بول چال، برطانیہ) دھبّا: داغ:نشان: چھوٹا نشان۔

Peckle : (v) (بول چال،برطانیہ) چھوٹے چھوٹے داغ دھبے ڈالنا۔

Peckled : (a) دھبّا دھبّا: نقطہ نقطہ: خال خال۔

Pecksniff : (n) [Name of character in Dickns's Martin chuzzlewit.'] چرب زبان: ریاکار: رنگا سیار: متظاہر: بدنہاد۔

Pecksniffery /Pecksniffism : (n) چرب زبانی: ریاکاری: رنگاسیاری۔

Pecksniffian : (a) ریاکار سے متعلق یا ریاکار کا : ریاکار: ظاہردار۔

Pecky / pekcy (a) (۱)منقار زنی سے نشان لگایا ہوا: مرو جیسا، منقار

زنی سے فرسودہ، بیکار۔ (۲) جس میں سوکھے مرجھائے ہوئے دانے ہوں۔

Pecora : (n) [L.] (حیوانیات) مواشی۔

Pectase : (n) [f.Pect (In or Pect (Ose).] (کیمیا) ایک قسم کی خمیر جس کی خاصیت یہ ہے کہ پکٹن کو پکٹک ایسڈ میں تبدیل کردیتی ہے۔

Pectate : (n) (کیمیا) پکٹک ایسڈ کا نمک۔

Pecten /-tines / -tens : (n) [L. 'pecten , -in.'] (۱) (حیوانیات) جانوروں کے جسم میں مختلف قسم کی شانہ نما ساختیں۔ (۲) رنگین ابھار جو تسمۂ چشم سے باہر نکلا ہوا ہوتا ہے اور جو چڑیوں، مچھلیوں اور بعض رینگنے والے جانوروں میں پایا جاتا ہے: استخوان شرم گاہ (جانور)۔ (۳) (تشریح) عظم عانہ : (حیوانیات) شانہ: زائدہ شانہ نما۔ (۴) (حیوانیات) غشاء چشم طیر۔ (۵) رینگنے والے جانوروں کے دونوں پچھلے پاؤں کے پیچھے شانہ نما دونوں دنبالے۔ (۶) بعض چڑیوں کے پنجوں پر شانہ نما۔ (۷) دیکھو Ctenophore ۔ (۸) جنس صدفۂ شانہ نما: اس قسم کا جانور۔ (۹) ایک قسم کی صدفی مچھلی : صدف ظرف: جو صدف سے مشابہ ہو۔

Pectic : (a) [Gr. 'pektikos.'] (کیمیا) (پکٹک ایسڈ میں) زلاطین گیاہی سے متعلق: سفیدے کا : سفیدی۔

Pectin : (n) [f. Pect (Ic+In)] (کیمیا) سفیدہ (ایک قسم کا سفید معتدل مادہ جو پھلوں میں پک جانے پر Pectose کی وجہ سے پیدا ہوجاتا ہے)۔ (۲) زلاطین نباتی: پکٹین: دلمۂ گیاہی۔

Pectinal : (a) (نباتیات) شانوی: استخوان شرمگاہ سے متعلق۔

Pectinate : (a) [L. 'pectinatus.'] (خاص کر تاریخ طبعی) شانہ نما: شانہ دار: (نباتیات) شانوی: قانون شانہ نما۔

Pectinate : (v) [L. 'pectinare.'] ایک دوسرے میں اٹکانا یا پھنسانا: دو شانوں کے دندانے کے مانند ردوبدل میں ایک ساتھ نصب کرنا۔

Pectinated : (a) دیکھو Pectinate

Pectinately : (adv.) شانے کے دندانے کی مانند۔

Pectination : (n) ایک دوسرے میں اٹکانے کا عمل یا دو شانوں کے دندانوں کی طرح ایک دوسرے میں اٹکائے جانے کی حالت: (حیوانیات) شانوی زائدہ۔

Pectineal : (a) [mod. L. 'pectineus.'] (تشریح) مشطی: عظم عانہ یا استخوان شرمگاہ سے متعلق: اس ہڈی کے بعض حصوں اور ملحقہ ساختوں کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔ (۲) (حیوانیات) شانہ کلغی دار۔

Pectineal hernia : (n) (طب) فتق مشطی۔

pectineus : (n) [mod. L. f. 'pecten, -in'] ایک مسطح عضلہ جو چھوٹے مدور فخذ کے پیچھے ران کی ہڈی کے قریب ہوتا ہے۔

Pectini - bef a vowel pectin - : (prefix) لاطینی لفظ Pecten سے مشابہ ہے یہ جزو ترکیبی ہے بمعنی "شانہ" "شانہ مانند"۔

Pectinibranch / - branchian / -branchiate : (a) شانہ نما گلپھڑے والے کی ایک جنس سے متعلق: شانہ خیشومہ کا یا اس سے متعلق۔

Pectinibranch : (n) اس جنس کا صدف: گونا: (حیوانیات) شانہ خیشومہ۔

Pectinicorn : (a) [L. 'cornu.'] شانہ نما مماس والا۔

Pectinicorn : (n) شانہ نما مماس۔

Pectiniform : (a) (۱) شانہ مانند: بہ شکل شانہ: شانہ کی شکل جیسا۔ (۲) صدف ظرف (صدف سے مشابہ)۔

Pectinite : (n) [L. 'Pecten, -in.'] متحجر پکٹن : صدف ظرف : صدف سے مشابہ : سنگوارۂ صدف۔

Pectize : (v) [Gr. 'pektos.'] جمنا یا جمانا: یخ بستہ کرنا یا ہونا: منجمد کرنا (سیال شے کا): لیس دار صورت میں تبدیل کرنا: جلاٹین بنانا۔

Pectoral : (n) [G. 'pectolith.'] (کان کنی) سفیدی مائل یاسبزی مائل کیلشیم اور سوڈیم کا پر آب سلیکا کا مرکب۔

Pectoral : (n) [L. 'pectoralis.'] (۱) (آرائش کے لئے) سینے پر پہننے کے لئے کوئی چیز خصوصاً آرائشی سینہ بند جو یہودیوں کے اعلیٰ پیشوا پہنا کرتے تھے: چار آئینہ جو محض آرائش کے لئے لگایا جائے۔ (۲) دیکھو Breast-plate ۔ (۳) دوائے سینہ: دافع امراض صدر: وہ دوا جو امراض سینہ کے لئے مفید ہو: وہ دوا، غذا یا مشروب جو دافع امراض صدر ہو۔ (۳) (تشریح) Pectoral muscle اور pectoral fin کا مخفف۔

Pectoral : (a) (۱) صدری: سینے کا: سینے سے متعلق: (خصوصاً تشریح) دلی: قلبی۔ (۲) (طب) دوائے قلبی سے متعلق: واقع امراض صدر سے متعلق، دواء غذا یا مشروب سے

متعلق جو امراض صدر ہونے کے لئے مفید ہو۔ (۲)جو سینے پر لگائی جائے؛ سینے کی، سینے پر پہننے کی (pectoral Cross)۔ (۳) (مجازاً) سینے یا دل سے نکلنا؛ قلبی۔

Pectoral arch /-girdle : (n) صدری پٹکا؛ صدری ہیکل؛خم دار صدری۔

Pectoral cross : (n) صلیب سینہ؛ صلیب صدر۔

Pectoral fins : (n) (حیوانیات) صدری مُہیپر۔

Pectoral medicine : (n) (طب) دوائے مرض سینہ؛ علاج سینہ؛ صدری علاج؛ صدری دوا۔

Pectoral muscles : (n) عضلات سینہ؛ صدری پٹھے۔

Pectoral sandpiper : (n) (حیوانیات) صدری بٹوہ۔

Pectoral theology : (n) (دینیات) صدری دینیات؛ اللهوت الصدر۔

Pectoralgia (n) (طب) درد سینہ۔

Pectoralis major : (n) (تشریح) صدریہ کبیر۔

Pectoralis minor : (n) (تشریح) صدریہ صغیر۔

Pectoriloquial / -uous : (a) (طب) تکلم صدری کا؛ صدائے سینہ کی صفت کا۔

Pectoriloquism : (n) (طب) صدائے سینہ؛ تکلم صدری۔

Pectoriloquy : (n) [Fr. 'pectoriloquie.'] (طب) تکلم صدری؛ صدائے سینہ؛ صدائے خس خس سینہ۔

Pectose : (n) [f. Pect (ic + ose.] (کیمیا) سفیدین؛ پکٹوس (ایک حل نہ ہونے والا مادہ جو کیلین سے مشابہ ہے اور اس کی ساتھ کچے پھلوں میں پایا جاتا ہے)۔

Pectous : (a) [f. as Pectize +ous.] (۱) (کیمیا) منجمد کیا ہوا (سیاہ مادہ)۔ (۲) پکٹن سے متعلق؛ زلاطین سے وابستہ۔

Pectous acid : (n) ایک قسم کا ایسڈ جو پکٹك ایسڈ سے متعلق ہو۔

Pectus : (n) [L.] (۱)(تشریح و حیوانیات)سینہ؛ پرند۔(۲)(حشریات) کے سینے کی نچلی سطح۔

Peculate : (v) [Stem of L. 'Peculari.'] تغلب کرنا؛ خیانت کرنا؛ غبن کرنا؛ خورد برد کرنا؛ چرانا؛ تصرف کرنا۔

Peculator : (n) غبن کرنے والا؛ خائن؛ خیانت کرنے والا (خصوصاً سرکاری رقم یا جائداد)۔

Peculation : (n) [L. 'Peculatus, -tus'.] تغلب؛ تصرف؛ غبن؛ خیانت؛ خوردبرد؛ کسی سرکاری افسر کے ذریعہ سرکاری رقم یا جائداد کا تصرف (بیجا)؛ (قانون) غبن؛ تصرف؛ اختلاس؛ دست برد۔

Peculiar : (a) [L. 'peculiaris.'] (۱)نجی (ملك یا جائداد کسی کی)۔ (۲)انفرادی؛ شخصی؛ ذاتی۔ (۳)خاص؛ مخصوص؛ خصوصی؛ جداگانہ؛ مختص۔ (۴) غیرمعمولی؛ نادر؛ انوکھا؛ نرالا؛ عجیب و غریب؛ عدیم المثال۔

Peculiar : (n) (۱)ملك یا استحقاق بلا شرکت غیرے؛ کسی کی مخصوص ملك یا جائداد؛ مخصوص حق۔ (۲) (کلیسا و تاریخ) وہ کلیسائی حلقہ یا گرجا جو اپنے علاقے کے بشپ کے ماتحت نہ ہو۔ (۳) (مجازاً) جگہ، ضلع، آفس وغیرہ جو معمولی حلقے سے بڑے ہوں؛ آزاد؛ خود مختار۔ (۴) آکسفورڈ کا ایک عرفی نام C 1837-8 (انجیلی پارٹی کے رکن کے لئے)۔ (۵) فرقہ، خاصان خدا Peculiar people) کا کوئی فرد؛ خاص۔ (۶)خطۂ ارضی؛ احاطہ؛ جگہ جو چہار دیواری یا کسی اور چیز سے محصور ہو خصوصاً کسی مقدس مقام کی محوطہ جگہ۔ (۷)اختیارِ قطعی؛کوئی خاص حق یا اختیار؛ حق مخصوص؛ امتیازی حق۔

Court of peculiars : عیسائی عدالت کی ایک شاخ جسے کینٹر بری کے پادری کے مخصوص حقوق پر اختیار حاصل تھا۔

Peculiar jurisdiction/-authority : (n) بشپ کے حلقۂ اقتدار سے آزاد حلقہ۔

Peculiar measure : (n) (عروض) عام رکن (لمبی اور چھوٹی بحا) کے علاوہ کوئی رکن۔

Peculiar motion : (n) (علم النجوم) خصوصی حرکت؛ ذاتی حرکت۔

Peculiar people : (n) (۱)(یہودیوں کا عقیدہ)قوم خاص؛ قوم برگزیدہ (بنی اسرائیل)۔ (۲)فرقۂ خاصان خدا؛ ایک جدید مذہبی فرقہ جس کا نہ کوئی معبد ہے اور نہ کوئی تنظیم، وہ صرف عبادت کو امراض کے علاج کے لئے کافی سمجھتا ہے (۱۸۳۸ میں یہ فرقہ وجود میں آیا)۔

Peculiarism : (n) عقیدۂ فرقہ مسیحیان کا حامی، ایسے فرقے کا عقیدہ جس کا نہ کوئی معبد ہے اور نہ کوئی تنظیم اور جو صرف عبادت کو امراض کے علاج کے لئے کافی سمجھتا ہے۔

Peculiarity : (n) (۱) خاصہ؛ خاصیت؛ خصوصیت؛ مخصوص ہونے کی حالت ۔ (۲) انوکھاپن؛ نرالا پن؛ ندرت؛ اختصاص؛ بوالعجبی؛ انوکھی صفت۔

Peculiarize : (v) انوکھا بنانا؛ خاص بنانا؛ اختصاص دینا؛ تخصیص کر دینا یا کرنا۔

Peculiarly : (adv.) (۱) ذاتی طورپر۔ (۲) خاص طورپر : بالخصوص؛ علی الخصوص ، خاص کر ۔ (۳) انوکھے طریقے سے؛ نرالے طرز سے؛ عجیب طرح سے ۔

Peculium : (n) [L.] (۱) (رومن قانون) ذاتی جائداد؛ وہ جائداد جو باپ اپنے بیٹے کو یا مالک اپنے غلام کو (اس کی ذاتی جائداد کے طورپر) عطا کرے؛ نجی ، مخصوص قبضہ یا جائداد یا لوازمات (جائداد)۔ (۲) ذاتی ملکیت؛ مال اختصاص؛ اثاثہ؛ لوازمات؛ لواحقات، متعلقات ۔

Pecuniarily : (adv.) مالی حیثیت سے؛ روپے پیسے کے لحاظ سے : نقداً ؛ بطور نقد ۔

Pecuniary : (a) [L.'pecuniarius.'] (۱) روپے پیسے کا؛روپے سے متعلق؛ مالی؛ نقدی؛ (معاشیات) مالی؛ رقمی۔ (۲) (جرم) جریمہ دار؛ جس میں جرمانے یا تاوان کی سزا ہو؛ تاوانی ۔ (۳) معاملۂ رقم یا روپیہ باعث ہو (سزا کا) ۔

Ped : (n) [Origin unkn.] بنی ہوئی بید کی ٹہنیوں کی دوہری جڑی ہوئی بند ٹوکری؛ ڈھکن کے ساتھ بید کی ٹوکری یا پٹارہ ۔

Pedagogic : (a) [Fr. 'pedagogique.] (۱) فن تعلیم کایا اس سے متعلق؛ تعلیمی یا فن تعلیم کی صفت ۔ (۲) معلمانہ؛ مدرسانہ؛ مُلّایانہ؛ وابستہ بہ معلم ۔ (۳) (تعلیمات) مُلّائی؛ تدریسی۔

Pedagogic /-al: (n) سائنس، آرٹ یا فن تعلیم کا اصول؛ (تعلیمات) (جمع میں) تدریسیات؛ فن تعلیم۔

Pedagogical Psychology : (n) (نفسیات)تدریسی نفسیات : نفسیات تعلیم ۔

Pedagogically : (adv.) (۱) معلمانہ طورپر؛ ملایانہ طورپر؛ تدریسی انداز میں ۔ (۲) فن تعلیم کی رو سے ۔

Pedagogue : (n) [L. 'paedagogus.'] (۱) مدرس؛ معلم؛ اسکول ٹیچر؛ استاد؛ آموزگار؛ اتالیق ۔ (۲) ملا؛ میانجی (کسی قدر حقارت سے ) ۔

Padagogue : (v) درس دینا ؛ تعلیم دینا ؛ سکھانا ؛ پڑھانا (مدرس کی طرح) ؛ معلم ہونا ؛ آموزگار ہونا۔

Pedagoguism / Pedagogism : (n) مدرسی ؛ معلمی، فن تعلیم؛ تدریس؛ روش آموزگاری؛ ملاگیری؛ طریقہ ملا گیری یا تعلیم ۔

Pedagogy / Paedagogy : (n) (۱) تعلیم؛ علم تعلیم؛ تعلیمات؛ پیشۂ تعلیم؛ درس ؛ (تعلیمات) ملاگیری؛ تدریسیات؛ فن تعلیم؛ معلم کا فرض منصبی ، پیشہ یا کام ۔ (۲) (مجازاً) ہدایت؛ تربیت؛ تہذیب؛ ابتدائی تربیت کا نظام ۔ (۳) درس کی جگہ؛ تربیت گاہ؛ محل تعلیم؛ آموزش گاہ؛ مدرسہ؛ اسکول؛ کالج۔ (۴) Pedagoics تعلیمات ۔

Pedal : (n) [L. 'pedalis,'] (۱) بیرم، لیور جو پاؤں سے استعمال کیا جاتا ھے (مختلف قسم کے باجوں میں) (میکانیات) رکاب؛ پیڈل ۔ (۲) آرگن باجے میں وہ پردا جو پیر سے بجایا جاتا ھے، ایک بیرم جسے پیر سے دباتے ہیں۔ (۳) (پیانو) پیر کا بیرم جو سُروں کو اٹھانے اور مدھم کرنے کے کام آتا ھے ۔ (۴) مختلف مشینوں میں پاؤں سے چلنے والا بیرم ؛ پائدان ۔ (۵) بائیسکل وغیرہ کا پیڈل۔ (۶) وہ مدھم سر جو کئی نغموں کے ساتھ برابر بجتا رھے ۔ (۷) (جیومیٹری) پائین منحنی، منحنی جس پر مخصوص نقطہ سے گرنے والی لکریں ختم ہوتی ہیں۔

Pedal : (a) [L. 'pedalis,'] (۱) پائی؛ پاؤں کا؛پیروں کا؛ پاؤں سے متعلق ۔ (۲) (تشریح اور حیوانیات) پیروں کا خصوصاً رخادوں(molluscs) کے متعلق آتا ھے ۔ (۲) پائین منحنی سے متعلق؛ عمودی خط کے پا سے متعلق ۔ (۳) (موسیقی) مدھم سر کا یا اس سے متعلق ۔

Pedal : (a) [It. 'pedale.'] اٹلی کے پیال کی ایک قسم کے لئے استعمال ہوتا ھے، اس پیال سے بنی ہوئی (تہ یا چنٹ)۔

Pedal : (v) (۱) آرگن باجے کا بیرم چلانا ۔ (۲) بائیسکل کے پیڈل کو دباکر چلانا؛ بائیسکل کا پیڈل چلانا۔

Pedal- board : (n) پیر سے بجانے والا پردا (آرگن باجے میں)۔

Pedeal curve/ -surface : (n) (ریاضیات) پائین منحنی ۔

Pedal origin /pole : (n) دیکھو Pedal curve

Pedal organ : (n) (موسیقی) پیڈلی ارغنوں۔

Pedal piano : (n) پیانو کا بیرم جو سروں کو اٹھانے اور مدھم کرنے کے کام آتا ھے ۔

Pedal point : (n) وہ مدھم سر جو کئی نغموں کے ساتھ بجتا رھے؛ زندہ سُر؛ جاری سُر۔

Pedal triangle : (n) (جیومیٹری) پائین مثلث ۔

**Pedalfer (n)** (ارضیات) مرطوب زمینی مٹی۔

**Pedaliaceae : (n)** (نباتیات) سکانیہ: ایک قسم کی گھاس۔

**Pedalier : (n) [Fr. 'pedalier.']** آرگن کے پردے کا بیرم : پیانو کا پیڈل ۔

**Pedant : (n) [Fr. 'pedant.']** (۱)وہ شخص جو اپنی علمیت یا قابلیت کا بے جا اظہار کرتا ھے: مدعی فضیلت: مدعی کمال ۔ (۲)وہ شخص جو کتابی علم یا اصول و ضوابط کی اہمیت پر حد سے زیادہ زور دیتا ھے: کتاب پرست: اصول پرست ۔ (۳)وہ شخص جو کسی نظریے کا حد سے زیادہ قائل ہو: نظریہ پرست ۔ (۴) (تعلیمات) مدعی علم: ملا: معلم: (فلسفہ) نظریہ پرست ۔

**Pedant : (a)** کتاب پرست کا یا اس سے متعلق: کتاب پرستانہ: نظریہ پرستانہ: عالم نما: فضیلت نما: فضیلت مآبی کا۔

**Pedantic : (a)** (۱)فضیلت نما : فضیلت مآبی کا۔ (۲)کتاب پرست: نظریہ پرست: کتاب پرستانہ: نظریہ پرستانہ۔ (۳)مغلق (عبارت وغیرہ) ۔ (۴)غیر عملی : نظری ۔

**Pedantically : (adv.)** ادعائے فضیلت سے : فضیلت مآبی سے : کتاب پرستی یا نظریہ پرستی کے انداز سے ۔

**Pedanticism : (n)** اظہار فضیلت : خیال فضیلت مآبی : نظریہ پرستی کا نمونہ : ادعائے عل کا نمونہ۔

**Pedantize : (v)** (۱) جا بیجا اظہار فضیلت یا اظہار کمال کرنا: کتابی علم یا نظریے پر حد سے زیادہ زور دینا۔ (۲)مدعی علم : فضیلت نما : کتاب پرست وغیرہ بنا دینا ۔

**Pedantocrat / -tic : (a)** مدعیان فضیلت کی حکومت سے متعلق۔

**Pedantocracy : (n)** مدعیان فضیلت کی حکومت: کتاب پرستوں یانظریہ پرستوں کی حکومت: فضیلت مآبی کی طرز حکومت: (سیاسیات) ملا شاہی: نظریہ پرستوں کی مجلس انتظامیہ۔

**Pedantry : (n) [Fr. 'pedanterie.']** (۱)مدعی فضیلت کی خصوصیت: مدعی کمال کی صفت، علم کے بے موقع اظہار: ادعائے فضیلت: ادعائے علم: فضیلت مآبی: اظہار معلومات ۔ (۲)کتاب پرستی: نظریہ پرستی۔ (۳) (جمع میں) ادعائے فضیلت کا حصہ ۔ (۴)ظاہری صورت یا تفصیلات پر بے جا اصرار: قاعدے، نظریے یا مثال کی غلامانہ حمایت یا ان سے وابستگی ۔

**Pedarian : (a) [L. 'pedarius.']** (قدیم روما) معمولی درجے کے رومی مقنن سے متعلق ۔

**Pedarian : (n)** معمولی درجے کا رومی مقنن۔

**Pedate : (a) [L. 'pedatus.']** (۱) (تاریخ طبعی) پاؤں مانند : چڑیوں کے پنجے کی طرح شبیہ پا (نباتیات) پنجہ صورت (پتیاں) ۔ (۲) (حیوانیات) پاؤں والا: پادار: بشکل پنجہ ۔ (۳) (تشریح) پنجہ مانند : مانند پا ۔

**Pedately : (adv.)** مانند پا کے : پنجوں کی طرح سے ۔

**Pedati - : (Prefix) [Comb. form of L. 'pedatus.']** جزو ترکیبی بمعنی "پادار" "پنجہ دار" یا "شبہ پا" : صفت میں پتیوں سے متعلق ۔

**Pedatifid : (n)** (نباتیات) پنجہ شگاف: پنجہ کے مانند شگاف۔

**Pedatipartite : (a)** پیندی تک تقریباً پنجوں کی طرح پھٹا ہوا۔

**Pedatisect / Pedatisected : (a)** پنجوں کی طرح کٹا ہوا ۔

**Peddle : (v) [Prob. var. of Piddle.]** (۱)پھیری کرنا: پھیری بھرنا: پھیری پھرکر سودا بیچنا ۔ (۲) (مجازاً) تھوڑی تھوڑی مقدار میں بیچنا: خردہ فروشی کرنا: پھیری کا پیشہ اختیار کرنا: ادھر ادھر پھرکر بیچنا: (استعارتاً) جزواً جزواً (خیالات، مصائب وغیرہ): بیان کرنا : (افواہ وغیرہ) پھیلا نا: شرح و بسط سے بیان کرنا ۔ (۳)ادنیٰ کاموں میں مصروف ہونا: بے کار باتوں میں وقت کھونا: ضائع کرنا: فضول حرکتیں کرنا: ہر کا م کو تھوڑا تھوڑا کرکے چھوڑ دینا: کسی کام کی تکمیل نہ کرنا ۔ (۴) ادنیٰ باتوں میں وقت ضائع کرنا ۔ (۵)گھوم گھوم کر اپنا درد و غم خاص لوگوں سے بیان کرنا ۔

**Peddling : (v)** پھیری کا پیشہ: پھیری کرکے بیچنا نیز چھوٹی موٹی چیزوں کی تجارت کرنا ۔

**Peddling : (a)** (۱) پھیری کرنے والا: چھوٹی موٹی چیزیں بیچنے والا ۔ (۲) (شخص) اپنے کو ادنیٰ باتوں میں مصروف رکھنے والا: ناچیز: نامشخص۔ (۳) (چیز) معمولی، سبک: ذلیل: قابل نفرت : ادنیٰ : حقیر ۔

**Peddlingly : (adv.)** ادنیٰ طور پر : معمولی اندازے : حقارت کے ساتھ: تحقیر آمیز طور پر پھیری کرنے والے کی طرح سے ۔

**Pede-window : (n)** (کلیسا) صلیب کے نیچے رکھی ہوئی کھڑکی: صلیب کے نیچے (رکھا ہوا) پنجرہ ۔

**Pederast : (n)** بچہ باز: لواط گر: (مابعد النفسیات) لوطی: بچہ باز :

اغلام باز.

Pederasty : (n) اغلام ؛ لواطت ؛ بچہ بازی ۔

Pedes : (n) (حیوانیات) چھپے پاؤں ۔

Pedesis : (n) [Gr. 'pedesis.'] (طبیعیات) براؤنی حرکت ۔

Pedesis : (n) [It. 'piedestallo.'] (۱)ستون کی کرسی؛ پایہ ستون؛ مستطیل مینار کی بنیاد ؛ مجسمہ کی بنیاد؛ پایہ مجسمہ؛ مجسمے یا مورت کی کرسی؛ پاسنگ؛ نیز لکھنے کی میز (جس کی دراز اور پاؤں کے درمیان گھٹنوں کے لئے جگہ ہوتی ہے) کے دونوں سہارے یا پشتے؛ آرام میز (Knee-hole table ) کا خانہ دار پایہ. (۲) بنیاد؛ اساس؛ بنیان؛ پایہ؛ تکیہ گاہ؛ سہارا؛ پشت پناہ؛ پشتہ ۔ (۳)گھومنے والی الماری (جس پر پیشاب کا برتن رکھا جاتا ہے) ۔ (۵) (تعمیرات) پایہ ستون؛ بنیاد ۔ (٦)مختلف مشینوں کے پشتے یا پائے یا صناعی کے نمونے ۔

Pedestal : (v) (۱)کرسی یا پائے کے سہارے قائم کرنا؛ کرسی پر رکھنا یا کھڑا کرنا ۔ (۲)ستون یا سہارے سے درست کرنا؛ پایہ دار بنانا؛ بلند کرنا۔

Pedestal -coil / -coiler : (n) اسٹیم پائپ کی عمودی کنڈلی جو آلہ حرارت کے طورپر استعمال ہوتی ہے ۔

Pedestal- cover : (n) مشین کے سہارے کا خول ۔

Pedestalled / -aled : (a) پایہ ستون والا؛ پایہ دار ۔

Pedestrial : (a) [L. 'pedester.'] پائی؛ پاؤں سے متعلق؛ پیدل چلنے والا ؛ پیادہ رو یا رونده ۔

Pedestrially : (adv.) پیادہ پائی کے طورپر ۔

Pedestrian : (a) [L. 'pedester, -tr-'] (۱)پیادہ؛ پیدل کا؛ پاؤں کا؛ پیادہ پا؛ پیادہ روی سے متعلق؛ ٹہلنے کا؛ پیدل چلنے کا. (۲) (مجسمہ) پاؤں پر کھڑا ہوا ۔ (۳)شعریت سے خالی؛ غیرشاعرانہ؛ نثری؛ بے لطف؛ بے کیف؛ غیردلچسپ ۔

Pedestrian : (n) (۱)پیادہ رو؛ پیادہ یا مسافر، عابر؛ ٹہلنے والا ۔ (۲)پیدل چلنے میں مقابلہ کرنے والا؛ (پیدل) چلنے کا مشتاق ۔

Pedestrianism : (n) (۱) پیادہ روی (مشق) ؛ پیدل چلنے کی مشاقی؛ پیادہ روی ؛ راہ نور دی ؛ راہ پیمائی .(۲) غیر شعریت؛ نثریت ؛ بے لطفی؛ بے کیفی۔

Pedestrianize : (v) (پیدل) چلنے میں مقابلہ کرنا؛ پیادہ روی کرنا؛ پیدل چلنا؛ ٹہلنا ۔

Pedetic : (a) [Gr. 'pedetikos.'] براؤنی حرکت کا یا اس سے متعلق ۔

Pedi - : جزو ترکیبی بمعنی "پاؤں" ۔

Pediad : (a) [Gr. 'Pedias'.] بلوری کا یا اس سے متعلق؛ پیڈیا سے متعلق ۔

Pediatric /Paediatric (a) بچوں کی بیماری اور اس کے علاج سے متعلق ۔

Pediatrics / Paediatrics /Pediatry : (n) (طب) طب اطفال ۔

Pedicel : (n) [mod. L. 'pedicellus.'] (۱)(نباتیات) غضنك؛ ڈنڈی؛ ڈنٹھل جیسی ساخت؛ جانوروں کے جسم میں غضنہ نما جوڑ ۔ (۳) نیز توصیفی معنوں میں ۔

Pedicellar : (a) غضنك مانند؛ ڈنٹھل کی صفت کا ۔

Pedicellaria : (n) [mod. L, f. 'pedicellus.'] (حیوانیات) زنبورہ۔

Pedicellate : (a) [.mod. L 'pedicellus.'] (نباتیات، حیوانیات) غضنك دار؛ ڈنڈی دار؛ ڈنٹھل دار؛ ساق عضو دار؛ساق دار ۔

Pedicellated : (a) دیکھو Pedicellate

Pedicellation : (n) غضنك داری؛ ڈنڈی داری؛ غضنك دار ہونے کی حالت ؛ ڈنٹھل دار ہونے کی حالت ۔

Pedicelled / -eled : (a) ڈنٹھل دار؛ ڈنڈی دار؛ساق دار؛ غضنك دار ۔

Pedicle : (n) [L. 'pediculus.'] (۱) (نباتیات) غضنك ؛ چھوٹی ڈنٹھل ؛ پھل ڈنڈی؛ ساقۂ گل؛ ڈنٹھل جیسی ساخت؛ پتیوں کی ڈنٹھل؛ شاخ گل ۔ (۲) (حیوانیات) ساقچہ؛ ساق؛ جانوروں کے جسم میں غضنہ نما جوڑ ؛ ساق عضو ۔

Pedicled : (a) غضنك دار؛ ڈنٹھل والا ؛ ساقہ دار ۔

Pedicular /Pediculous : (a) [L. 'pedicularis,'] جوئیں بھرا؛ جس میں جوئیں ہوں؛ جوں کا یا اس سے متعلق؛(حیوانیات) قملی ۔

Pedicular disease : (n) (طب) تقمل؛ جوئیں پڑنا ۔

Pediculate : (a) [L. 'pediculus.'] ڈنٹھل دار؛ ساقچہ دار؛ غضنك دار ؛ ڈنڈی دار (مرضیات) بڑھا ہوا ؛ بڑھی ہوئی بیماری ۔

Pediculate : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

**Pediculated : (a)** دیکھو Pediculate

**Pediculation (n) [L. 'pediculate.']** (مرضیات) جوئیں پڑنا : جوں روگ۔

**Pedicule : (n)** دیکھو Pedicel

**Pediculosis : (n) [L. 'pediculus.']** (مرضیات) تقمل، جوئیں پڑنا، جوں روگ۔

**Pediculous : [L. 'pediculosus.']** جوؤں سے بھرا ہوا: نیز جوں کا یا اس سے متعلق، جوں صفت: جوں مانند۔

**Pediculus : (n)** (حیوانیات) جنس جوں: (حیوانیات) جوں: قملہ (جنگلات) قملی (نباتیات) پھل ڈنڈی۔

**Pediculus capitis : (n)** قملتہ الراس: سر کی جوں۔

**Pediculus corporis : (n)** (حیوانیات) قملتہ الجسم: بدن کی جوں۔

**Pedicure : (n) [Fr. 'pedicure.']** (۱) علاج پا: معالجۂ امراض پا۔ (۲) (طب) طبیب پا: ہاتھ پاؤں اور ناخن وغیرہ کا علاج (عمل جراحی سے)۔ (۳) پاؤں کا ہر عمل جراحی کے ذریعہ علاج خصوصاً گھٹا کے نکالنے یا اچھا کرنے میں۔

**Pedicure : (v)** پاؤں کا علاج کرنا: عمل جراحی کے ذریعہ پاؤں کا علاج کرنا: گھٹا نکال کر پاؤں کا علاج کرنا: ہاتھ پاؤں اور ناخن وغیرہ کا علاج کرنا۔

**Pedicurism : (n)** فن علاج پا: پاؤں کے علاج کا فن : پاؤں اور ناخن وغیرہ کے علاج کا فن یا علم۔

**Pedicurist : (n)** ماہر علاج پا: پاؤں کے علاج کا ماہر: ہاتھ پاؤں اور ناخن وغیرہ کے علاج کا ماہر: ہاتھوں، پیروں، ناخنوں اور گھٹنوں وغیرہ کا علاج کرنے والا۔

**Pediferous : (n)** (حیوانیات) پادار۔

**Pediform : (a)** پاؤں کی شکل کا خصوصاً کیڑوں کے عضو کی متعلق: پائی۔

**Pedigerous : (a)** پاؤں رکھنے والا: پادار: پاؤں والا۔

**Pedigree : (n) [late ME.]** (۱) شجرہ نسب : نسب نامہ۔ (۲) نسل: خاندان: سلسلہ نسب: گھرانا: حسب نسب: پشت: پیڑھی: نسب۔ (۳) جانوروں کی نسل: اچھی نسل کا جانور: جانی بوجھی نسل کا جانور۔ (۵) قدیم نسل: قدیم نسب: اصل: ظہور: وردد۔ (۶) تسلسل : تواتر : آدمیوں کا سلسلہ : سلسہ نسب کا۔ (۷) توصیفی معنوں میں : مستند سلسلہ نسب۔

**Pedigree : (a)** اچھی نسل کا : جانی بوجھی نسل کا (جانور)۔

**Pedigree : (v)** سلسلۂ نسب متعین کرنا: نسل بڑھانا۔

**Pedigree catlle : (n)** اچھی نسل کا جانور: جانی بوجھی نسل کا جانور۔

**Pedigree keeper : (n)** (سیاسیات) نساب: نسب نویس۔

**Pedigree lable : (n)** شجرۂ نسب۔

**Pedigreed : (n)** عالی نسب: عالی خاندان (جانور) : جانی بوجھی نسل (کا جانور): مستند سلسہ نسب کا۔

**Pediluvial : (a)** پاؤں دھونے کے جشن سے متعلق (مذہبی فعل کے طور پر)۔

**Pediluvial : (n)** پاؤں دھونے کا جشن۔

**Pediluvium : (n) [med. or mod. L., f. pes, ped - + luvium.]** (طب) حمام پا : پاؤں کا دھونا۔

**Pedimane : (n) [Fr 'pedimane .']** (حیوانیا) ہاتھ کے مانند پاؤں والا جانور : چوپایہ۔

**Pedimanous : (a)** (حیوانیات) ہاتھ کے مانند پاؤں والا: مڈغاسکر کے بندر کی قسم کا ایک دودھ پلانے والا شب رو جانور اوراپوسم (ایک قسم کا تھیلی دار دودھ پلانے والا جانور) کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔

**Pediment : (n) [Earlier 'pedament.']** (۱) عمارت کے روکا کا مثلث حصہ (جو یونانی طرز تعمیر کی یادگار ہے، رومی طرز اور نشاۃ ثانیہ کی طرز میں بھی پایا جاتا ہے)؛ (تعمیرات) سنتوری: سہ گوشہ: آرائش سنتوری۔ (۲) پایہ: تکیہ گاہ: اساس: بنیاد: فرش: کھڑنجا۔

**Pedimental : (a)** (۱) عمارت کے روکار کے مثلث حصے کا : اس کی شکل کا یا جس سے یہ بنے سہ گوشہ دار: سنتوری مانند۔ (۲) پایۂ ستون کا یا اس سے متعلق: کھرنجے کا۔

**Pedimented : (a)** مثلث حصے دار : سنتوری نما: سہ گوشے کا۔

**Pedion : (n) [Gr. 'pedion.']** بلوری شکل کی ایک صورت: ایک وجہی بلور۔

**Pedipalp / Pedipalpus : (n) [mod. L. 'Pedipalpi.']** (۱) (حیوانیات)

Pedology : (n) [paed + logy .] (طب) طفلیات: بچوں کی نشو و نما کا علم۔

Pedometer : (n) [Fr. 'pedometre.'] (۱) چلنے میں قدم کی تعداد کے اندراج کا ایک آلہ: (سروے) قدم شمار: قدم پیما. (۲)(سروے) مسافت پیما: سیر پیما (ایک آلہ جس سے چلنے والے کے قدموں کی تعداد معلوم ہوتی ہے اور اس طرح فاصلے کا اندازہ کیا جاتا ہے)۔

Pedometric / -al : (a) قدم پیما کا یا اس سے متعلق: مسافت پیما کی قسم کا۔

Pedometrically : (adv.) قدم پیما کے طورپر: مسافت پیمائی کے طور پر۔

Pedomotive : (n) پاؤں سے چلائی ہوئی (گاڑی): پاؤں سے چلائی جانے والی (گاڑی)۔

Pedomotor : (n) (میکانیات) پیڈو موٹر۔

Pedotrophy : (n) (طب) پرورش اطفال: طفل پروری۔

Pedrail : (n) ناہموار زمین پر بھاری سواریوں کی رفتار کو آسان کرنے کے لئے پہیوں میں چوڑے پا نما سہارے۔

Pedregal / Pedra- : (n) [Sp. ' pedregal . '] (میکسسیکو، جنوب و مغربی امریکا میں) ناہموار اور حیاتی علاقہ: قدیم لاوا میدان: نیز برفیلا میدان: برفانی علاقہ۔

Pedrero : (n) [Sp. 'pedrero.'] (توپ خانے کا علاقہ) پتھر پھینکنے کا مقام: سلامی داغنا۔

Peduncle : (n) [mod. L.'pedunculus.'] (۱) (نباتیات) شاخ ازہار: غصنہ: ٹہنی : ڈنڈی: ساقہ پھول یا پھل کی ڈنٹھل: ابتدائی ڈنٹھل: کونپل : شاخ گل: پھول دار پودوں کا تنا: وہ ڈال جس میں پھولوں یا پھلوں کے گچھے ہوں۔ (۲)ساق: (حیوانیات) جانوروں کے جسم میں غصنہ نما جوڑ: (تشریح) ساق دماغ۔

Peduncled : (a) (طبیعیات) شاخ ازہار کا یا اس سے متعلق: غصنہ نما: غصنہ دار: غصنے کا: شاخ دار: ساق دار۔

Peduncular : (a) دیکھو Peduncled

Pedunculate : (a) [mod. L. 'pedunculatus.'] دیکھو Peduncled

Pedunculated : (a) دیکھو Peduncled

Pedunculus : (n) دیکھو Peduncle

سوطئ عقرب: کژ دم شلاقی۔ (۲)پا محسہ: عنکبوت کی قسم کے بچھو کی ایک جنس۔

Pedipalpal /Pedipalpate : (a) سوطئ عقرب سے متعلق۔

Pedipalpous : (a) کثردم شلاقی کی جنس کا۔

Pedlar / Ped (d) ler : (n) [Origin unkn.] (۱)دست فروشی:پھیری والا: بساطی: خردہ فروش: دورہ گرد، وہ شخص جو پھیری کرکے بیچتا ہے : چھوٹی موٹی چیزیں فروخت کرنے والا: نیز مجازاً۔ (۲)پھیری کرنے والا یا وہ شخص جو معمولی طورپر یا نااہل کی طرح یا غیر موثر طریقے سے کام کرتا ہے۔ (۳)توصیفی معنوں میں۔ (۴) (استعارتاً) ایک سے دوسرے کو پہنچانے والا (جیسے خبر): خبرباز: شہر خبریا۔

Pedlar of gossip : (n) شہر خبریا: خبرباز۔

Pedlar's French : (n) پودوں کی بولی: آوارہ گردو کی بولی: ناقابل فہم زبان: غلط سلط بولی بے قاعدہ یا خلاف قاعدہ گفتگو۔

Pedlary : (n) (۱)دورہ گردی: دست فروشی: پھیری والا کام کرنا: پھیری کا کام: مجازاً۔ (۲)پھیری والوں کا برتن : پھیری کا سامان۔ (۳) ٹیم ٹام : محض نمائشی: ساز و سامان : نکمی چیز: فضول چیز: ردی چیز: ملبہ : کوڑا کرکٹ : کاٹھ کباڑ۔

Pedlary : (a) پھیری والے کا : دست فروشی کا: (مجازاً) خردہ فروشی کا: نکمی: مہمل: لچر: لغو۔

Pedo - : دیکھو Paedo

Pedocal : (n) (ارضیات) بنجر زمینی مٹی۔

Pedodontia : (n) [L.] بچوں کی دندان سازی: بچوں کے دانت کی بیماری کی ایک شاخ۔

Pedodontics : (n) دیکھو Pedodontia

Pedodontist : (n) ماہر دندان سازئ اطفال: بچوں کے دانت کی بیماری کا ماہر۔

Pedogenesis : (n) (حیوانیات) پا زائی۔

Pedograph : (n) (سروے) قدم نگار۔

Pedology : (n) [Russ. 'pedologiya.'] (زراعت) طبیعیات: اراضیات: مٹیوں کا علم۔

Pee : (n) [Origin unkn.] (کان کنی) طبقۂ ارض کے دو شگافوں میں کا حصہ (جس میں معدنی شے ہوتی ہے) جو شگافوں کو ایک دوسرے سے منقطع کرتا ہے ۔

Pee : (n) (کان کنی) خام دھات یا فلز کا چھوٹا حصہ۔

Pee : (v) [Fr. 'fairepipi.'] پیشاب کرنا: پیشاب میں تر کرنا۔

Pee : (n) پیشاب : بول۔

Peek : (v) [ME. 'pike.'] جھانکنا: درز یا شگاف سے دیکھنا: روزن سے دیکھنا: جھانک کر دیکھنا: غور سے دیکھنا: دز دیدہ نگاہ کرنا: دز دیدہ نظر سے دیکھنا: جھلک دکھائی دینا: نظر آنا: نمودار ہونا ۔

Peek : (n) دز دیدہ نظر: ظہور: طلوع (صبح کا) : نگاہ زیر: چمک : جھلک: سرسری نظر: اچٹتی نظر۔

Peek-bo / Peek -a-boo : (n) دیکھو Bo-peep

Peel : (n) [ME. pel , pele.'] (۱) (تاریخ) سرحدی منار (چھوٹے چھوٹے مربع منار جو سولہویں صدی عیسوی میں انگلستان اور اسکاچستان کے سرحدی علاقوں میں بنائے گئے تھے) ۔ (۲) Isle of man کے ایک خاص نام (فوج) برج ۔

Peel : (n) [L 'pala.'] (۱) بیلچہ : کر چھا : کرچھے کی شکل کا کوئی اوزار: خاك انداز: کفچہ ۔ (۲) (خصوصاً) نان بائی کا کفچہ : (جس سے روٹی تنور میں سینکی جاتی ہے ) ۔ (۳) (طباعت) T کی شکل کا ایک اوزار جس پر مرطوب تازہ طبع کیا ہوا شیٹ سکھانے کے لئے لٹکایا جاتا ہے ۔

Peel : (n) [repl . earlier Pill.] چھلکا : قشر : پوست : خصوصاً نارنگی ، لیمو وغیرہ کا چھلکا۔

Candied peel : (عموماً ترنج کے لئے) چھلکے کا مربہ ۔

Peel : (v) [Varies with Pill(v) ] (۱) چھیلنا : چھلکا اتارنا : منتشر کرنا : آلو ، نارنگی وغیرہ کا چھلکا اتارنا ۔ (۲) (جانور درخت وغیرہ کا) اتارنا : کھینچنا (کھال ، چھلکا وغیرہ): چمڑا اتارنا : اُدھیڑنا : بخار کے بعد جلد کے بالائی حصے کا اترنا : پپڑی اترنا ۔ (۳) (کھال یا چمڑا) علاحدہ ہو جانا : الگ ہو جانا : پرت پرت اترنا یا اتارنا : ورق اترنا۔ (۴) چھلنا : چھلکا اترنا : ادھڑنا : مقشر ہونا : کھال اترنا۔ (۵) کپڑے اتارنا : ننگا ہونا (ورزش وغیرہ کے لئے ) ۔ (۶) (قدیم بائبل غالباً غلط ترجمہ ہے) لوٹنا : قتل و غارت کرنا ۔

Peel-house /-tower : (n) سرحدی منار ۔

Peeled :(a) (۱) لوٹا ہوا : تخت و تاراج کیا ہوا : بے قبضہ کیا ہوا (جائداد سے) ۔ (۲) دیکھو Pilled (a) ۔ (۳) ننگا کیا ہوا : برہنہ : تارتار: پھٹا (کپڑا): گھاس یا نباتات سے خالی جیسے زمین ۔ (۴) کنگال کمینہ : گھٹیا : حقیر : رذیل : خسیس ۔ (۵) چمڑا اتارا ہوا : چھلکا اتارا ہوا : چھال اتارا ہوا : پوست کشیدہ : مقشر ۔

Scattered and peeled : (قدیم) بائبل غالباً غلط ترجمہ ہے) لوٹا ہوا : غارت کیا ہوا ۔

To keep (one's) eyes peeled : کھلا ہونا : آنکھ کھلی رکھنا :ہوشیار رکھنا : ہوشیار رہنا : (امریکا ، بول چال) ۔

Peeler : (n) [ME. ] (۱) ایک پودا جو مٹی کو کمزور کر دیتا ہے ۔ (۲) چھیلنے والا: وہ جو چھیلتا ہے (شخص) : کوئی چیز جس سے چھیلا جاتا ہے : پوست کنندہ : چھیلنے کا اوزار ۔

Peeler : (n) آئرستان کے پولس دستے کے اراکین کا عرف نام جو (دستہ) Sir Robert peel کی وزارت میں قائم ہوا تھا ۱۸۱۲.۱۸ ، اس سے انگلستان میں پولس کے سپاہی کے لئے بولا جاتا ہے ۔

Peeling : (n) اترا ہوا : چھلا ہوا چھلکا : چھیلن : پوست : خلال ۔

Peelism : (n) رابرٹ پیل کی پیروی ۔

Peelite : (n) رابرٹ پیل کا پیرو (قدامت پسند پارٹی کا وہ رکن جو اس وقت رابرٹ پیل کا طرفدار تھا اس نے ۱۸۴۶ ، میں قانون صلہ کی تنسیخ کا مسودہ پیش کیا تھا ۔

Peen : دیکھو Pane (n)

Peenge / Pinge : (n) [after whinge .] (۱)( اسکاتستان اور اب بول چال) کتے کا رونا : کتے کی طرح رونا ۔ (۲) شکایت کرنا : رورو کر کہنا۔

Peep : (n) [late ME. ] (۱)چیں چیں : چوں چوں :چڑے کی آواز : زق زق : جیك جیك : بہت ہلکی تیز آواز ۔ (۲) کچھ چڑیوں کے نام مثلاً Meadow-pipit , Sandpiper وغیرہ کی قسمیں ۔

Peep : (n) [f. Peep (v) ] (۱) جھانکنے کا عمل : دزدیدہ نگاہ : دزدیدہ نظر: چشم نیم باز : ایك بار جھانکنا ۔ (۲)(مجازاً) ظہور : طلوع : (صبح وغیرہ کا) جلوہ : نمائش ۔

Peep : (v) [Imit. ] (۱) چیں پیں کرنا: چوں‌چوں کرنا (چوہے ،

چڑیا وغیرہ کا) : ٹرٹر کرنا (مینڈک وغیرہ کا) : پرند کا باریک آواز نکالنا : چہچہانا : دھیمی آواز سے بولنا : چیخ کر بولنا: (پرند کا) ہلکی آوازمیں گانا۔ (۲) چوں چوں کرنا۔

**Peep : (v)** (۱) جھانکنا : روزن سے دیکھنا : جھانک کر دیکھنا : سوراخ سے دیکھنا : خفیہ طریقے سے دیکھنا : چوری سے دیکھنا : دزدیدہ نظر سے دیکھنا : نیم بازآنکھوں سے دیکھنا : عیاری سے دیکھنا : راز جویانہ طور پر دیکھنا یا جھانکنا ۔ (۲) (مجازاً) مشاہدہ میں آجانا : اپنی جھلک دکھانا : رنگ جھلکنا : برتر نظر آنا : پھوٹ نکل پڑنا : ظہور میں آنا : بر آمد ہونا : طلوع ہونا (صبح کا) ۔(۳) اگنا : پھوٹنا : کلیانا : تھوڑا کھلنا(پھول کا) ۔ (۴) تھوڑا تھوڑا نظر آنا یا نکلنا (روشنی کا) دور سے جھلکنا۔ (۵) (اکثر Out کے ساتھ ) ہلکے سے ظاہر ہونا لاشعوری طور پر : خواہی نخواہی نمودار ہونا : کم نمودار ہونا ۔

**Peep-bo : (n)** دیکھو Bo -peep

**Peep hawk : (n)** ایک چھوٹی قسم کا باز ۔

**Peep-hole : (n)** جھروکہ : جھانک کر دیکھنے کا سوراخ : ایک چھوٹا سوراخ جس سے دیکھا جائے : (جھانکنے کا) روزن : روزنہ : جھانکی ۔

**Peep of dawn : (n)** (علم النجوم) طلوع فجر ۔

**Peep of day : (n)** دن کی روشنی کا ظاہر ہونا : دن کا نمودار ہونا : طلوع فجر۔

**Peep-of-day boys : (n)** ارباب سحر : (یہ آئرستان کے پروٹسٹنٹ عیسائیوں کی ایک انجمن تھی جو ۱۷۸۴ء سے ۱۷۹۵ء تک قائم رہی : اس کے اراکین اپنے مخالفین ، روسی کیتھولک کے گھروں میں طلوع فجر کے وقت ہتھیار کی تلاش میں جایا کرتے تھے۔

**Peep of the sun : (n)** (علم النجوم) طلوع آفتاب ۔

**Peep-show : (n)** تصویروں کی چھوٹی نمائش : سیر بین وغیرہ کا تماشا : شہر فرنگ ۔

**Peep-toe(d) : (a)** (ایسا جوتا) جس میں پاؤں کی انگلیاں دکھائی دیں ۔

**Peeper : (n)** [f.Peep(v)' + er.] (۱) چیں چیں کرنے والا۔ (۲) خاص طور پر کم عمر چوزہ (مرغی کا بچہ) یا کبوتر : (عامیانہ) آنکھ : دیدہ: (جمع میں)عینک :ایک جوڑا چشمہ ۔(۴)(امریکا) ایک قسم کا جل بھومیا (پانی اور خشکی میں رہنے والے)

جانور کی مختلف قسمیں خصوصاً Hyhold وغیرہ۔

**Peeper : (n)** [f. peep.(v) .] (۱) جھانکنے والا : دزدیدہ نظر : چھپ کر دیکھنے والا : نگاہ کنندہ غماز چشم : نیچی نظر سے دیکھنے والا۔(۲) روشنی :آئینہ : غماز ۔(۳) جاسوس : ٹوہ لگانے والا ۔

**Peeping : (a)** وہ جو جھانکتا ھے : وہ جو آگے کی طرف دیکھتا ۔

**Peeping Tom : (n)** Godiva کے قصے میں ایک کیریکٹر یا کردار جس میں شہوت پرستانہ تجسس کا مادہ بہت ھے : شہوت پرست راز جو ۔

**Peepsight : (n)** بندوق کی مکھی۔

**Peepul/ Pipal : (n)** [Hindi 'pipal.'] پیپل ۔

**Peepul tree : (n)** دیکھو Bo-Tree

**Peer : (n)** [L. 'ar, par-.'] (۱) ہم رتبہ : ہم مرتبہ : ہم عہدہ : ہمسر : ہم چشم : قانون کی نگاہ میں برابر : مساوات ۔ (۲) ہمتا : مانند : جفت : نظیر: مثل : مقابل : ثانی ۔ (۳) دوست : ساتھی : ہم شریک : رفیق : ہمدم : یار۔ (۴) انگلستان کے طبقۂ امرا کا رکن : امیر : نواب : ڈیوک مارکوئیس : وائی کاؤنٹ : بیرن یا لارڈ ) ۔ (۵) (کسی اور ملک کا) امیر : نواب : رئیس : نجیب زادہ : شریف : بزرگ : پیر۔

**Peer : (v)** [late L. 'pariare.'] (۱) ہم رتبہ ہونا : ہم مرتبہ ہونا : ہمسر ہونا : ہم چشم ہونا : رتبے میں برابر ہونا : عہدے میں برابر ہونا : برابر کرنا : ہم شان ہونا۔ (۲) کسی کو طبقۂ امرا میں داخل کرنا : نواب بنانا : امیر بنانا : رئیس بنانا (بول چال)۔

**Peer : (v)** [Var. of pire.] (۱) جھانکنا :غور سے دیکھنا : نزدیک سے دیکھنا : دقیق نگاہ سے دیکھنا ۔ (۲)(مجازاً) جھلک دکھائی دینا : نظر آنا : نمودار ہونا : ہلکا دکھائی دینا۔ (۳) اپنے آپ کو ظاہر کرنا : منظر عام پر ہونا : ظاہر ہونا : نمایاں ہونا۔

**Peerage : (n)** [Feer (n) + age .] (۱) ہمسروں کی جماعت : ہم رتبوں کی جماعت : طبقۂ امراء : نوابین ۔(۲)طبقۂ نجیار : اعلیٰ ترین افراد : طبقۂ امراء جس سے حکومت کا تعلق ہو ۔ (۳) شرافت : نجابت : امارت ۔ (۴) بزرگی کا عہدہ : امیر، نواب ، ڈیوک وغیرہ کا عہدہ : مقام اشرافی ۔ (۵) کتاب الامراء (جس میں برطانیہ اور آئرستان کے امیروں کی فہرست اور حسب نسب درج ہوتا ھے )۔

**Peerdom : (n)** (۱) دیکھو Peerage ۔ (۲) مساوات : برابری :

آزردہ : عصابی : کج خلق ۔

Peevishly : (adv.) تنک مزاجی سے : چڑ چڑے پن سے : تند مزاجی سے : برآفروختگی سے : بر ہم ہو کر ۔

Peevishness : (n) (۱) زود رنجی : نازک مزاجی : تنک مزاجی : چڑچڑاپن ۔ (۲) کج خلقی :برافروختگی : خفگی : ناراض : آزردگی : برہمی : جھلاہٹ ۔

Peewit : (n) (۱) انگلستان کا کبوتر نما سبزی مائل پرندہ ۔ (۲) سیاہ مرغابی ۔

Peg : (n) [LG. 'pigge.'] (۱) کھونٹی : میخ : کھونٹا : کیل : چوب (خیمے کی) : گل میخ : نیز Clothes peg کا مخفف ۔ (۲) کرکٹ کے وکٹ کے اوپر رکھنے والی کیل (بول چال) ۔ (۳) موسیقی میں سُر ملانے کے لئے لکڑی یا دھات کی ایک کیل : سارنگی وغیرہ کی کھونٹی ۔ (۴) پیگ :شراب وغیرہ کا جام (خصوصاً برانڈی اور سوڈے کا جام) : جُرعہ ۔ (۵) (جوتا سازی) لکڑی کی کیل جو جوتے یا بوٹ کے بالا حصے (چمڑے کو) تلے سے جکڑنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے ۔ (٦) لوہے کی کیل جو لٹو نچانے کے لئے جڑی جاتی ہے ۔ (۷) دو پگ کا درمیانی وقفہ : قدم : ڈگ : درجہ ۔ (۸) مشروب خاص کر برانڈی اور سوڈا واٹر کا ۔ (۹) مشروب کے برتنوں میں کیلوں کا جوڑ تاکہ پینے والوں کو مقدار کا اندازہ ہو سکے : ایک قسم کا پیمانہ' مشروب ۔ (۱۰) ایک قسم کا کیل دار آلہ یا اوزار جو ماہی گیری میں استعمال ہوتا ہے ۔

A peg to hang on : (بحث یا تقریر کی) تقریب : بہانہ : موضوع ۔

A round peg in a square hole (or viceversa) : اپنی جگہ یا عہدے کے لئے ناموزوں ۔

Clothes peg : لکڑی کا کلپ جو اگنی میں لگایا جاتا ہے تاکہ کپڑے اڑنے سے محفوظ رہیں ۔

Off the peg : بنے بنائے کپڑوں کے متعلق استعمال ہوتا ہے ۔

To move, start, stir a peg : ہاتھ پاؤ ہلانا : حرکت کرنا ۔

To take ,bring ,let (a person) down a peg (or two)/ To peg lower / To come down a peg : (مغرور شخص کو) ذلیل کرنا : بل نکالنا : دماغ درست کرنا : دماغ درست ہونا ۔

Peg : (n) [Altered from Meg = Margaret. ] (۱) سیب کی ایک خوبصورت شکل ۔ (۲) ملائی نکالے ہوئے دودھ کا پنیر ۔

ہم طرفداری : مقام اشرافیت ۔

Peeress : (n) شریف کی بیوی : زوجۂ نواب : بیگم : نواب بیگم ۔

Peering : (a) جو جھانکتا ھے : جھانکنے والا ۔

Peerless : (n) بے نظیر : بے مثال : بے بدل : لاثانی : بے رقیب : عالی : ممتاز : بے ہمتا : عدیم النظیر : عدیم المثال ۔

Peerlessly : (adv.) بے ہمتائی کی شان سے : بے نظیر یا بے مثال طور پر ۔

Peerlessness : (n) بے ہمتائی : عدیم المثالی : بے مثال : لاثانیت ۔

Peers of France : (n) (۱) دیکھو Douzepers ۔ (۲) علاقے کا مالک جسے فرانس کی پارلیمنٹ میں بیٹھنے کا اختیار حاصل ہو ۔ (۳) ۱۹۱۴-۳۸ ء میں اپرلیجسلیٹو چیمبر کے ارکان ۔

Peers of Ireland : (n) وہ اٹھائیس امرائے آئرستان جو تاحیات دیوان خاص(ہاؤس آف لارڈس) کے رکن منتخب ہوتے ہیں ۔

Peers of Scotland : (n) وہ سولہ امرائے اسکاتستان جو پارلیمنٹ میں دیوان خاص کے رکن منتخب ہوتے تھے ۔

Peers of the realm : (n) امرائے سلطنت : امرائے ممالک متحدہ (برطانیہ و آئرستان) (یہ سب کے سب دیوان خاص یا دار الامراء کے ارکان ہوتے ہیں) ۱۷۰۷ تک Peers of England کہے جاتے تھے اور ۱۷۰۷ سے ۱۸۰۱ء تک Peers of Great Britain کہے جانے لگے ۔

Peership : (n) دیکھو Peerdom

Peery : (a) بڑے بننے کا رجحان : نام و نمود کی طرف رغبت : متجسس : تحقیق پسند : شوق جستجو رکھنے والا : راز جو : تفتیش کرنے والا ۔

Peersweep : (n) (اسکاتستانی اور بول چال) انگلستان کا ایک قسم کا سبزی مائل کبوتر کے قد کا پرندہ : مرغ زیبا : سبز قبا: شانہ بسر ۔

Peetweet : (n) (حیوانیات) (امریکا) چتلا یلوہ : یلوۂ خالدار : شمالی امریکا کا ایک قسم کا جانور ۔

Peeved : (a) [Origin U.S.] (عامیانہ) بھنایا ہوا : جھلایا ہوا : برہم : بر افروختہ : خفا : ناراض : آزردہ : بر انگیختہ : رنجیدہ : عصبانی ۔

Peevish : (a) [Origin unkn.] (۱) نازک مزاج : تنک مزاج : زود رنج : تند مزاج : چڑ چڑا ۔ (۲) برہم : جھلایا ہوا : برافروختہ

Peg : (v) [fr. Peg . (n) ] (۱) میخ یا کیل سے جڑنا : کیل لگانا : کیل ٹھونکنا؛ نیز Down , in , out ,up کے ساتھ .(۲)(مجازاً) روکنا یا روک رکھنا ؛ حد سے باہر نہ ہونے دینا ؛ تجاوز نہ کرنے دینا ؛ حدود میں رکھنا ؛ قید کرنا ؛ مقید کرنا ؛ جکڑ دینا؛پابند کردینا ؛ باندھ دینا ۔ (۳)(مجازاً)(صرافہ) (تمسکات وغیرہ کی) قیمت کو باندھ دینا ؛ بازار بھاؤ کو متعین کر دینا ، (یعنی کثرت سے خرید کر قیمت گرنے نہ دینا یاکثرت سے بیچ کر قیمت چڑھنے نہ دینا ) ۔ (۴) کیل نصب کرنا ؛ کیل ٹھونسنا ؛ میخ داخل کرنا ۔ (۵) میخ سے مارنا ؛ چھیدنا ؛ نشانہ لگانا ؛ بارپون سے شکار کرنا (مچھلیوں کا) ۔ (۶) (سوقیانہ) پتھر پھینکنا ؛ پتھر مارنا ؛ پھینکنا ۔ (۷) Crible age کے تختے پر کیل سے ہار جیت کے نشان لگانا ۔ (۸) کیل سے نشان لگانا (خصوصاً سرحد کے نشان لگانا) معدنی اراضی وغیرہ کی حد بندی کرنا ۔ (۹) طاقت یا عجلت سے کوئی سبیل پیدا کرنا ؛ کوئی راستہ نکالنا (روزمرہ اور بول چال) ۔ (۱۰) (Away کے ساتھ)کسی کام میں لگے رہنا ؛ پیہم کام کرنا؛ تار باندھ دینا ۔ (۱۱) (کرکٹ ) کرکٹ کے بلے میں کیل ٹھونکنا ۔

To peg down : پابند کرنا ؛ جکڑنا (ضوابط وغیرہ سے ) ۔

To peg out : (۱) ( Croquet کھیل میں) کھونٹی پر گیند سے آخری نشان لگانا ؛ کھیل ختم کرنا ۔ (۲) Cribbege کے تختے پر کیل سے نشان لگانا ؛ کھیل جیتنا .(۳) کسی کا خیمہ گاڑنا .(۴)(عامیانہ) مرنا ؛ تباہ ہو جانا ؛ برباد ہو جانا ۔

Peg : (v) (ادائیگی یا مزدوری ) کو ایک خاص سطح پر مقرر کرنا ۔

Pegamoid : (n) ایک قسم کا نقلی چمڑا جو بگھی وغیرہ میں استعمال ہوتا ہے ؛ پن روک کپڑے کا ایک ٹریڈ نام ۔

Peganum : (n) (نباتیات) جنس ہرقل ۔

Peganum harmoid : (n) (نباتیات) ہرقل ۔

Pegasean / -asian : (a) (۱) پیگاسس سے متعلق ؛ فرس اعظم کے مانند ۔ (۲) تیز ؛ تیز رو ؛عاجل ؛ بر جستہ ؛ تیز رفتار ۔ (۳) شعری ؛ شاعرانہ ؛ شاعر کا ۔

Pegasus/ Pegase / Pegasee : (n) [Gr.'pegasos.'] (۱) (یونانی اساطیر)پیگاسس (ایک پردار گھوڑا جس نے کوہ Helicon پر اپنی ٹاپوں سے چشمہ جاری کر دیا تھا ، جہاں سے شاعروں اورادیبوں کو فیضان حاصل ہوتا ہے ) ذوالجناح ؛ (فلک) فرس اول ؛ فرس اعظم ۔ (۲) شاعری کا خداداد ملکہ؛ جو ہرسخنوری ؛ توسن فکر ؛ توسن طبع .(۳)(علم النجوم) ستاروں کا جھمکا ۔ (۴) ایک قسم کی مچھلی ۔

Peg-board : (n) سوراخ یا کیل لگاھوا تختہ یا بورڈ جو بعض کھیلوں میں استعمال ہوتا ہے ۔

Peg ladder : (n) ایک قسم کی سیڑھی ۔

Peg leg : (n) لکڑی کا پاؤں ۔

Peg planting : (n) میخی تنصیب ۔

Peg tankard : (n) ہر شخص کو اپنے پینے کی مقدار بتانے کے لئے ایک پیمانہ ۔

Peg tooth : (n) کیل نما دانت ؛ کتے کے سامنے کے چار بڑے دانتوں میں سے ایک ؛ ناب ؛ کیچلی ؛ دندان ناب ؛نیش ۔

Peg-top / Pegtop : (n) (۱) کیل دار لٹو ۔ (۲) کیل دار لٹو کا ایک کھیل ۔ (۳) (جمع میں ) دیکھو Pegtop trousers ۔ (۴) (توصیفی معنوں میں ) کیل دار لٹو مانند ۔

Peg-top trousers : (n) پتلون کی ایک قسم(کمر کے پاس ڈھیلااور ٹخنے کے پاس تنگ ) ۔

Peg wood : (n) درخت دوک : ایک قسم کی لکڑی ۔

Pegging : (n) (۱) میخ کوبی ؛ میخ زنی ؛ کیل سے نشانہ گزاری ؛ کیل لگانے کا عمل ۔ (۲) کیل لگانے کا سامان ۔

Pegging-awl : (n) ستالی ثوچن ؛ جوتے کی کیلوں کو لگانے کے لئے سوراخ کرنے کا ایک اوزار ۔

Pegging machine : (n) جوتوں میں کیلیں لگانے کے لئے سوراخ کرنے کی مشین ۔

Peggy : (n) (۱)مختلف زمزمہ پردازوں کے مقامی نام .(۲)دیکھو Dolly.

Peggy tub : (n) دیکھو Dolly

Peggy-with (her) lantern : دیکھو Jack-O-Lantern

Pegmattite : (n) [Gr. 'pegma-' ] (کان کنی ) کڑاسنگ خارا ۔

Pegmatitic /Pegmatoid : (a) کڑے سنگ خارے کا ۔

Pegomancy : (n) چشمی تفاءل ۔

Pehlevi/ Pehlvi : دیکھو Pahlavi

Peignoir : (n) [Fr. 'peigner.' ] ڈھیلا ڈھالا لباس جو عورتیں غسل

کے بعد یا آرائش کرتے وقت پہنتی ہیں (غلط استعمال) صبح کے وقت عورتو ں کے پہننے کا لبادہ ۔

Peine : (n) [Fr. ] سزا ؛ عقوبت ؛ تنبیہ ۔

Peine forte et dure : (Phr.) عقوبت شدید ؛ سخت سزا ؛ (سابقاً) گردن دبا کر جان سے مار ڈالنا (ایک قسم کی عدالتی سزا تھی جو سنگین جرائم کے ملزموں کو جواب دہی سے انکار کرنے پر دی جاتی تھی) نیز مجازاً۔

Peirameter : (n) (طبیعیات) فرک پیما ۔

Peirastic / -al : (a) [Gk. 'peirastikos.'] تجربی ؛ آزمائشی ؛ مناسب امتحان ۔

Peirastically : (adv.) آزمائشی طور پر ؛ تجرباتی اندازمیں ۔

Pejorate : (v) [late L. 'pejorare.'] برا بنانا ؛ خراب بنانا؛ بدتر کرنا ؛ پست کرنا ؛ بگاڑنا یا بگڑنا ؛ ابتر یا خراب کرنا یا ہونا ؛ بدتر ہونا ؛ روبہ تنزل ہونا ؛ زوال پذیر ہونا ۔

Pejoration : (n) کم قدری ؛ بے قدری ؛ تحقیر ؛ سبکی ۔

Pejorative : (a) [Fr. 'pejoratif, -ive.'] تحقیر آمیز ؛ پست کنندہ ؛ استحقاق (جس سے لفظ کے معنی میں سبکی اور حقارت کا رنگ پیدا ہو)۔

Pejorative : (n) کلمۂ تحقیر میز ؛ تحقیر آمیز لفظ ؛ کلمۂ مصغر مثلاً Poetaster شاعرک ۔

The pejorative suffix : aster لاحقہ استخفافی مثلاً ۔

Pejoratively : (adv.) تحقیر آمیز طور پر ؛ استخفافی انداز میں ۔

Pekan : (n) [Fr. 'pekan.'] شمالی امریکا کا نیولے کی قسم کا گوشت خورجانور جو اپنی سمور کے لئے مشہور ھے (Mustelapennanti) (حیوانیات) امریکی نیولا ؛ سمور کناڈا ؛ پیکن ۔

Peke/ Pekie : (n) Pekin(g) ese (dog) کا مخفف ۔

Pekin/ -king : (n) [Fr. 'pekin.'] (۱) پیکن ؛ ایک قسم کا ریشمی کپڑا ۔ (۲) نیپولین اول کے ماتحت سپاہیوں کا دیا ہوا نام جو کسی شہری کو دیا جاتا تھا ؛ کبھی کبھی انگریزی میں بھی استعمال ہوتا ھے ۔

Pekin(g)ese : (a) پیکنی ؛ پیکن کا ۔

Pekin(g) ese : (n) پیکن کا باشندہ ۔

Pekin(g) ese dog / -Spaniel : (n) پیکنی کتا ؛ ایک قسم کا کوتاہ قد کتا جس کے بال لمبے اور ریشم کی طرح ملائم ہوتے ہیں ۔

Pekoe : (n) [Chinese 'pek-ho.'] سیاہ چائے کی ایک اعلیٰ قسم ؛ عمدہ قسم کی سیاہ چائے ۔

Pela : (n) [Chinese] چینی موم ۔

Pelage : (n) [Fr. 'pelage.'] (حیوانیات) چوپائے کے بال اون یا سمور پشم ؛ پوستین ۔

Pelagial : (a) بحری ؛ سمندری ؛ دیکھو Pelagic ۔

Pelagial : (a) [L. 'palagianus.'] پلاگیس یا اس کے عقیدے سے متعلق ۔

Pelagian : (n) مقلدپلاگیس (Pelagius چوتھی یا پانچویں صدی عیسوی میں ایک راہب تھا جس نے اس عقیدے سے انکارکیا تھا کہ گناہ آدم کی وجہ سے بدی انسان کی سرشت میں ھے) ؛ نوع انسانی کی فطرتاً گنہگار ہونے کا منکر ؛ منکر بشریت ۔

Pelagian : (a) [L. 'pelagius.'] دیکھو Pelagial

Pelagian : (n) بحر باس ؛ ساکن بحر ؛ سمندر پر رہنے والا ؛ کھلے سمندر کا رہنے والا ۔

Pelagianism : (n) تقلید یا پیروئی پلاگیس ؛ انکار بشریت ۔

Pelagianize : (v) نظریۂ پلاگیس کی پیروی کرنا ؛ نظریۂ پلاگیس کا اظہار کرنا ۔

Pelagic : (a) [L. 'pelagicus.'] بحری ؛ بحر کا؛ سمندری؛ اوقیانوسی؛ اوقیانوس سے متعلق ؛ جو کھلے سمندر میں کیا جائے ؛ (حیوانیات) میان بحری ۔

Pelagic deposits : (n) (نباتیات) میان بحری گاد ؛ دریائی دُرد ۔

Pelagic sealing : (n) بحری سیل گیر ی ؛ بحری سیل کا شکار ؛ کھلے سمندر میں سیل کا شکار کرنا ۔

Pealegic sealer : (n) بحری سیل گیر ؛ بحری سیل کا شکار کرنے والا ۔

Pelamyd/-mid : (n) [L. 'pelamys.'] (۱) تونی مچھلی ؛ ایک قسم کی چھوٹی مچھلی ؛ بحر روم کی ایک چھوٹی مچھلی ۔ (۲) اس جنس کی ایک مچھلی ۔

Pelargonic : (a) [f. Perlargonium. ] (کیمیا) جنس گل عطر کا یا اس سے نکالا ہوا ایک مادہ ۔

Pelargoic acid : (n) پلاگورنیم سے بنایا ہوا ایک ایسڈ ۔

Pelargonium : (n) [Gr. 'pelargos.' ] (بناتیات) جنس گل عطر : شمعدانی عطر : برگ عطر : پودوں کی قسم جن کے پھول خوش نما اور پتے خوشبودار ہوتے ہیں (جنہیں عام طور پر Geranium کہتے ہیں) ۔

Pelasgian : (a) [Fr. 'pelasgien.' ] پلاسجی : اس قوم سے متعلق ۔

Pelasgian : (n) پلاسجی کا ایک فرد (یہ ایک قوم تھی جو بحر روم کے مشرقی کناروں اور بحیرہ (Aegean) ایجین کے ساحلوں پر آباد تھی ۔

Pelasgic : (a) پلاسجی : اس قوم سے متعلق ۔

Pelasgic architecture building : (n) پلاسجی طرز عمارت : قدیم ترین قسم کی تعمیر جو یونان میں پائی گئی جس میں ان گھڑ پتھر بغیر چونے وغیرہ کے تلے اوپر رکھے ہوتے تھے) ۔

Pelacoid : (a) [Gr. 'pelakoides.' ] تیر یا کلہاڑی کی شکل کا : کلہاڑی نما ۔

Pelecoid : (n) کلہاڑی نما شکل ۔

Pelecypod : (a) [Gr. 'pelekus + podos.' ] کلہاڑی نما پاؤں والا : سیمی نما ۔

Pelecypod : (n) کلہاڑی نما پاؤں والا صدفہ ۔

Pelecypoda : (n) (حیوانیات) ورقۂ خشیومان : متشاکل صدفی ۔

Pelecypodous : (a) متشاکل صدفی کا ۔

Pelerine : (n) [Fr. 'pelerine .'] زنانہ گلوبند یا مفلر : عورتوں کا مختلف قسم کا لبادہ ۔

Pelf : (n) [ON Fr. 'pelfe'.] (۱) روپیا پیسا : مال دولت : مال دنیا : مال وزر (اس میں ذم کا پہلو مضمر ہے) : مال و متاع : دھن دولت : تمول : دولت مندی ۔ (۲) ناکارہ چیز : ردی چیز (بول چال) : سبزی کا چھیلن چھالن ۔

Pelhaw : (n) [From the surname . ] لگام کی ایک قسم : زنجیر زیر دہانہ ۔

Pelham bridle : (n) لگام کا دہانہ ۔

Pelican : (n) ٹریفک روشنیوں کے ذریعہ سڑک پار کرنے کا ایک طریقہ ۔

Pelican : (n) [OE. 'pellican.'] (۱) (حیوانیات) حوصل : بجع : ماہی خور : ایک آبی پرندہ جس کی نسبت یہ مشہور ہے کہ اپنے بچوں کو اپنے خون سے پالتا ہے : مرغ ماہی خور ۔ (۲) ایک قسم کا قرنبیق ۔ (۳) منحنی مضبوط تھوتھنی والا ایک قسم کا آلہ ۔ (۴) قدیم توپ کی ایک قسم : نیز اس سے مارنا ۔

Pelican-fish : (n) ایک قسم کی بام مچھلی ۔

Pelican flower : (n) ایک قسم کا زہریلا پودا ۔

Pelican ibis : (n) ایک قسم کی ایشیائی لکڑی ۔

Pelican in her piety : (نقابت) اپنے خون سے بچوں کی پرورش کرنے کے لئے اپنے سینے کو مجروح کرتے ہوئے حوصل کی تصویر ۔

Pelican's foot: (n) ایک قسم کا گھونگا : نوع صدف ۔

Pelicanry : (n) وہ جگہ جہاں حوصل پیدا ہوتا ہے : ماہی خور کے سینے کی جگہ ۔

Peliosis rheumatica : (n) (طب) گٹھیائی خمیرا ۔

Pelisse : (n) [med. L. 'pellicia.' ] (۱) زنانہ چادر : سموردار ایک قسم کا زنانہ فرغل : خرقۂ زنانہ ۔ (۲) عورتوں کا ایک قسم کا لباس (ایک قسم کا ریشمی جامہ جو آستین دار یا بے آستین ہوتا ہے اور ٹخنوں تک پہنچتا ہے) ۔ (۳) بچوں کی اوپری پوشاک (ایک قسم کا لباس جو لڑکے کپڑوں کے اوپر پہنتے ہیں) ۔ (۴) فوجی سوار افسروں کی جاکٹ جس پر سمور کا حاشیہ لگا ہوتا ہے ۔

Pelite : (n) ایک قسم کا پتھر : سنگ رس : مٹی کیچڑ سے مرکب ایک پتھر ۔

Pelitic : (a) سنگ رس مانند ۔

Pell-mell : (adv.) [Fr. 'pele-mele .'] (۱) بے ترتیبی سے : گڈ مڈ طور پر : ابتری سے : خلط ملط طور پر : مخلوط طور پر ۔ (۲) (سپاہی ، جنگ جو) کھینچاتانی سے : جھڑپ کے ساتھ : بے نظم طور پر : دست بدست طور پر : گھمسان کی لڑائی میں ۔ (۳) بے انتظامی سے : بد نظمی سے : پریشانی سے : بیتابی سے : اضطراب کی حالت میں : بے دھڑک : نا عاقبت اندیشی سے ۔

Pell-mell : (a) (۱) پر جوش : شدید : پر شور : ہنگامہ خیز ۔

(۲) خلط ملط : تتر بتر : گڈمڈ : بے ترتیب : بے قرینہ : بے نظم : پریشان : بے امتیاز: بے تفریق : منتشر : بے ربط : بے اصول : بے ڈھنگا۔

Pell-mell : (n) (۱) بے ترتیبی : بے نظمی : بد نظمی : آشفتگی : پراگندگی۔ (۲) دست بدست لڑائی : گھمسان کی جنگ۔

Pellagra : (n) [It. 'pellagra..'] (مرضیات) درشت جلدی : پیلگرا : لمبا ردی مرض (یہ ایک مرض ھے جو لمباردی (Lombardy) میں کثرت سے ہوتا ھے اس میں جلد پھٹ جاتی ھے اور آخر میں اکثر دیوانگی نمودار ہو جاتی ھے) برص ایتالیا۔

Pellagric / Pellagrous : (a) لمبادری دیوانگی میں مبتلا : لمبادری مریض۔

Pellagrin : (n) وہ شخص جو لمبادری مرض میں مبتلا ہو۔

Pellet : (n) [late ME. 'pelote.'] (۱) کوٹی (چھوٹا) کرہ : گول شے : بم کا گولا : حب : گولی : کاغذ یا روئی وغیرہ کی گولی۔ (۲) (خصوصاً) پتھر کی گولی: چھوٹا چھرا : چھرّا : نیز مجازاً۔ (۳) (کاغذ ، مٹی یا لکڑی کا) کھیل کا چھرا یا گولی۔ (۴) (نقابت) سیاہ رنگ کا گول تمغہ۔ (۵) سکے پر گول ابھار یا پھول وغیرہ۔

Pellet : (v) کاغذ وغیرہ کی گولی مارنا۔

Pellet moulding : (n) ایک قسم کا ڈھانچا۔

Pelleted : (n) سیاہ رنگ کے گول تمغے سے نشان لگایا ہوا۔

Pelletierine : (n) [f. name of Fr. chemist , Bertrand Pelletier.] (کیمیا) بے رنگ کی ایک القلی (جو انار کے چھلکے سے حاصل کی جاتی ھے)۔

Pellety : (a) (نقابت) سیاہ رنگ کا گول تمغہ بنایا ہوا : گول بنایا ہوا : گلولہ دار : حبّ مانند : گولی نما۔

Pellicle : (n) [L.'pellicula.'] (۱) چھوٹا یا باریک چمڑا : باریک جلد یا پوست : جھلّی : پردہ : غشاء : بالائی پوست : خاص سائنسی امتحان میں استعمال کیا جاتا ھے جو فطری جھلّی کسی جانور میں پیدا ہو جاتی ھے یا چھال جو پودے میں ہو جاتی ھے۔ (۲) (حیوانیات) غشاء جلد : باریک جلد : جالا : پردہ۔

Pellicle of the urine : (n) (حیوانیات) قوام بول۔

Pellicular : (a) غشائی یا غشائی قسم کا : پوست نما باریک جلد کا۔

Pelliculate : (a) دیکھو Pellicular

Pellicule : (n) دیکھو Pellicle

Pellitory : (n) [OFr. 'peletre.'] (۱) (نباتیات) عاقر قرحا: عقرقرحا۔ (۲) گوش موش : اُذن الفار۔ (۳) ایک قسم کا چھوٹا جھاڑی دار پودا۔

Pellitory of spain : (n) (نباتیات) عاقرقرحا : ایک قسم کا پودا۔

Pellitory of the well : (n) (نباتیات) اذن الفار۔

Pellock / -ack / -och : (n) [Origin unkn.] سنگ ماہی: ڈولفن نما۔

Pellucid : (a) [L 'pellucidus.'] (۱) صاف : شفاف: روشن: بلورین : زلال۔ (۲) واضح : صاف (تحریر): رواں : سلیس۔ (۳) سجھے ہوئے خیال یا دماغ والا۔

Pellucidity : (n) (۱) صفائی : شفّافی۔ (۲) (طرز تحریر) صفائی : سلاست۔ (۳) دماغ کا سلجھا ہوا ہونا : سنجیدگی (دماغ)۔

Pellucidly : (adv.) صاف و شفاف طور پر: واضح اندازمیں: سلاست کے ساتھ (تحریر) : سلجھے ہوئے اندازمیں۔

Pellucidness : (n) وضوح : روشنی : سلاست : شفافی : درخشندگی۔

Pelma : (n) (حیوانیات ، تشریح) کف پا : پاؤں کا تلوا۔

Pelmanism : (n) [f. pelman(1899) proprietery name of an educational institute + ism .] حافظے کی تربیت کا طریقہ جو بیسویں صدی عیسوی میں ایجاد ہوا۔

Pelmatogram : (n) پاؤں کے تلوے کی چھاپ۔

Pelmatozoa : (n) (حیوانیات) کف پایان۔

Pelmatozoan : (a) [mod. L .'pelmatozoa.'] کف پایان سے متعلق۔

Pelmatozoan : (n) حیوانات کا وہ طبقہ جس میں خارپشت شامل ھے۔

Pelmatozoaic : (a) (حیوانیات) کف پایان کا۔

Pelmet : (n) [Fr. 'pelmatle.'] ایک افقی کھڑکی کا پردہ جو پردوں (سے باہر) نکلنے والی چیزوں کو چھپانے کے لئے دیوار یا کھڑکی میں لگا ہوتا ھے۔

Pelo- : (Prefix) سابقہ بمعنی (یونانی لفظ) کیچڑ : مٹی وغیرہ۔

Pelolihic : (a) [Pelo- + Gr. 'lithos.'] (ارضیات) چٹان کی پرت کے لئے استعمال ہوتا ھے جس میں مٹی شامل ہوتی ھے ۔

Peloria /Pelory : (n) [mod. L.] (نباتیات) اُعجوبۂ منتظم ۔

Pelorian / -oriate / -oric : (a) (نباتیات) اُجوبۂ منتظم سے متعلق ۔

Pelota : (n) [Sp . 'pelota.'] اہلِ بسکے (Basque) کا ایک کھیل جو ٹینس سے ملتا جلتا ھے ۔

Pelotherapy : (n) کیچڑ پانی سے نہانے کا علاج ۔

Paloton : (n) [Fr. ] (۱) سپاہیوں کی ایک چھوٹی ٹوپی : سپاہیوں کا ایک چھوٹا دستہ۔ (۲) پلاٹون ۔

Pelt : (n) [OFr. 'pel(l)ete.'] (۱) بھیڑ یا بکری کا چمڑا جس پر چھوٹے چھوٹے اون یا بال ہوں ؛نیز روئیں دار جانور کا بے کمایا ہوا چمڑا ۔ (۲) خصوصاً اون نکالا ہوا بھیڑ یا بکری کا کچا چمڑا : (حیوانیات) روئیں دار کھال ۔ (۳) آدمی کی کھال (مزاج یا بول چال) ۔ (۴) بے کمایا ہوا چمڑا جو طباعت کی روشنائی پیڈ کے طور پر استعمال کیا جاتا ھے ۔ (۵) شاہین ، شکرے کا مردہ شکار خصوصاً جب ٹکڑے ٹکڑے کر دیا جائے ۔

Pelt : (n) (۱) پتھر پھینکنے کا عمل : پتھر یا کچھ اور پھینک کر مارنے کا عمل : منجنیق سے پتھر پھینکنے کا عمل ۔ (۲) بارش یابرف کا زور سے گرنا ۔ (۳) تنقیص ؛ ملامت کرنے کا عمل : پتھر ،کیچڑ ، سوالات اور گالیوں کی بوچھاڑ ۔

(At ) full pelt : نہایت تیزی سے ۔

Pelt : (n) [app. var. of dial 1'palt.'] (اب صرف بول چال میں) ردّی ؛ بیکار : چتھڑا : فضلہ ۔

Pelt : (v) [Fr. 'peloter.'] (۱) لگاتار مکے مارنا : (کسی کو) پتھر اور کچھ پھینک کر مارنا ؛منجنیق سے پھینکنا ۔(۲)(مجازاً) بوچھاڑ کرنا (شب و ستم ، گالیوں، سوالات وغیرہ کی) ۔ (۳) منجنیق سے تیزی کے ساتھ مارنا ؛ متواتر فائر کرنا ؛ آگ برسانا ؛ نیز مجازاً ۔ (۴) سختی سے مارتے جانا ؛ زور دار طریقے سے ضرب لگاتے جانا ؛ نیز مجازاً مارنے کی نیت سے پھینکے جانا (منجنیق) ۔ (۵) تیزی کے ساتھ قدم بڑھا کر چلنا ۔ (٦)(بارش کا) زور سے برسنا ۔

Pelt ball : (n) بے کمایا ہوا بھیڑ کا چمڑا جو طباعت کی روشنائی پیڈ کے طور پر استعمال کیا جاتا ھے ۔

Pelt monger : (n) کھال یا چمڑے کا بیوپاری : کھال یا چمڑے کا تاجر ۔

Pelt rot : (n) بھیڑ کی کھال کی ایک بیماری ۔

Pelta : (n) [Gr. 'pelto.'] (قدیم) یونانیوں اور رومیوں کی ہلکی چھوٹی ڈھال (چمڑے کی) ۔ (۲) (نباتیات) ڈھال نما ساخت ؛ سپر نما ۔

Peltast : (n) [L. 'peltasta.'] (تاریخ یونانی) پیدل سپاہیوں کا ایک قسم کا (دستہ) جو ڈھال اور چھوٹی برچھی سے مسلح ہوتا تھا ۔

Peltate : (a) [f. Pelta(pot.)] (نباتیات اور حیوانیات) سپردار : سپر نما : عام طور سے پتی کا : ڈھال دار : (حیوانیات) سپری : (نباتیات) کھپرادار : سپری ۔

Peltately : (adv.) سپر داری سے : ڈھال داری کے ساتھ :سپری طریقے کا ۔

Peltation : (n) سپر داری : ڈھال داری ۔

Pelter : (n) پتھر مارنے والا : گالی دینے والا : زور دار طور پر برسنے والا (پانی) : غصہ ہونے والا ۔

Pelti- : (Prefix) سابقہ بمعنی "سپر" : "سپر مانند" ۔

Peltier coefficient : (n) (الیکٹرک) پلٹیری قدر ۔

Peltier effect : (n) (الیکٹرک) پلٹیری اثر ۔

Peltiform : (a) سپر مانند : سپر کی طرح کا ۔

Peltinerved : (a) (نباتیات) سپر رگ ۔

Pelting : (a) (۱) پتھر مارنے والا ۔ (۲) ناچیز : بے اہمیت ۔ (۳) (عامیانہ) تند و تیز : تند مزاج : تند خو :غصیلا ؛ غصہ ور ؛ سخت ؛ شدید: پر جوش : پر شوق ۔

Pelton wheel : (n) (انجینیئرنگ) چرخاب پلٹن ۔

Peltry : (n) [OFr. 'peleterie.'] (۱) بے کمایا ہوا : بال دار چمڑا : خاص فر چمڑا : مجموعی طور پر (بمعنی) کھال ۔ (۲) (جمع میں) کچے یا بے کمائے ہوئے چمڑے کے اقسام ۔(۳) توصیفی معنوں میں مثلاً کچا یا کمایا ہوا چمڑا بیچنے والا ۔

Peltry-man : (n) کچا یا بے کمایا ہوا چمڑا بیچنے والا ۔

Peludo : (n) [L. 'pilus.'] جنوبی امریکا کا روئیں دار اُرما ڈیلو (ایک

قسم کا جانور )(Dasypus villosus)۔

Pelvic : (a) [f. Pelvis + ic. ] (۱)(تشریح) عانی ؛ پیڑو کے متعلق ۔ (۲) سوسن نما پیڑو سے متعلق ۔

Pelvic arch/ -girdle : (n) پیڑو کی ہڈیوں سے بنا ہوا حلقہ ؛ کولھے کا حلقہ ؛ (تشریح) ہیکل عانی ؛ پیڑو کا حلقہ ۔

Pelvic limbs : (n) کولھے کے حلقے سے ملا ہوا پاؤں (جیسے )آدمی کی ٹانگیں ؛ ہیکل عانی سے متصل پاؤں ۔

Pelviform : (a) (نباتیات) پیالہ نما ۔

Pelvimeter : (n) (طب) حوض پیما ۔

Pelvimetry : (n) حوض پیمائی ۔

Pelvis : (n) [L. 'pelvis.'] (۱)(تشریح) حوض ، تسلا ؛ پیڑو نما حوض یا تسلا ؛ پیڑو ۔ (۲) (تشریح) ہیکل عانی ؛ پیڑو کا حلقہ ۔ (۳) گردے کا تسلا نما گڈھا یا قعر ۔

False pelvis : (n) اوپر کا پیڑو ۔

True pelvis : نیچے کا پیڑو ۔

Pelvis of kidney : (n) (تشریح) حوض گردہ ۔

Pembroke : (n) پیم بروک : (ولیز Walis کا ایک قصبہ) ۔

Pembroke table / -pembroke : (n) پیم بروکی میز (یہ ایک چار پایوں کی میز ہوتی ھے جس میں قبضے دار تختے لگے ہوتے ہیں جو باہر کی طرف پھیل سکتے ہیں اور دوسرے پایوں پر قائم ہو سکتے ہیں ۔

Pemmican / Pemican : (n) [Gree 'pimecan', pimekan.'] (۱) قیمہ بھری روٹی ؛ شمالی امریکا کے اصلی باشندوں کی ایک قسم کی روٹی جس میں خشک اور پسا ہوا گوشت اور پگھلی ہوئی چربی پڑتی ھے ۔ (۲) گائے کا تلا اور کشمش ملا گوشت؛ مسافروں کے توشہ کے لئے۔(۳)(مجازاً) نہایت مختصر مضمون یا بات ۔

Pemphigoid : (a) آبلہ نما ؛ چھالے نما ؛ پھلکے نما ؛ پھپھولے نما ۔

Pemphigous : (a) آبلہ دار ؛ چھالے دار ؛ پھلکے دار ؛ پھپھولے دار ۔

Pemphigus : (n) [Gr. 'pemphix.'] (طب) نقاط؛ آبلہ ؛ چھالا ؛ (تشخیص ) آبلہ ؛ پھلکا ؛ پھکنا ؛ پھپھولا ۔

Pen : (n) [ME. 'penne.'] (۱)(حیوانات) گائے ، بھیڑ ، بکری ،مرغی اور بطخ کے لئے ) احاطہ ؛ باڑہ ؛ کانجی ۔ (۲) ٹاپا ؛ ٹوکرا (مرغیوں کا) ؛ سوروں کا باڑہ ؛ سور خانہ ۔ (۳) باڑے میں جانوروں کی تعداد ۔ (۴) اس قسم کے مختلف احاطوں کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔

Pen : (n) [L .'penna.'] (۱)(حیوانات) شہ پر؛ پرکی کھوکھلی ڈنڈی؛ دم کا پورا پر ؛ پر ؛ پنکھ ؛ پر وبال ؛ ڈینے یا دم کا بڑا بال ؛ بازو (حیوانات) ۔ (۲)ایک قسم کی پر نما مچھلی۔ (۳) لکھنے کا آلہ ؛ قلم ؛ کلک ؛ خامہ ؛ پرکا قلم ؛ ہولڈر ؛ فاؤنٹین پین ۔ (۴) تصنیف و تالیف ۔ (۵) طرز تحریر ؛ طرز بیان ؛ طرز انشاء ؛ شیوۂ خط ؛ شیوۂ نگارش ۔ (۶) سمندر جھاگ ۔

Electric pen / Pneumatic - : برقی رقم ؛ ہوائی قلم ۔

Pen : (n) [ Origin unkn.] مادۂ قوئ ؛ مادۂ راج ہنس ۔

Pen : (n) [Brythonic 'pen'. ] (۱) (مقامی) یہ ایک لفظ ھے جو جگہوں کے نام میں آتا ھے جیسے Penzance وغیرہ ۔ (۲) جنوبی اسکاٹ لینڈ میں پہاڑوں کے نام میں آتا ھے جیسے Ettrick pen , Leepen وغیرہ ۔

Pen : (v) [OE. 'pennian .'] (۱) مضبوطی سے باندھنا ؛ جکڑنا (اب بول چال ) ۔ (۲) گھیرنا ؛ احاطے میں بند کرنا ؛ محصور کرنا ؛ مقید کرنا ؛ (If اور In کے ساتھ ) ۔ (۳) (مویشی وغیرہ کو باڑے میں بند کرنا )۔

Pen : (v) قلم سے لکھنا ؛ لکھنا ؛ تحریر کرنا؛ تصنیف کرنا ؛ تالیف کرنا ۔

Pen and ink / Pen-and-ink : (n) (۱) قلم دوات ، لکھنے کا سامان ۔ (۲) تحریر ۔ (۳) Pen-and-ink drawing کا مخفف ۔

Pen-and-ink : (a) قلم کا ؛ قلم دوات سے لکھا یا کھینچا ہوا ۔

Pen-and-ink drawing : (n) قلم اور دوات سے نقاشی ۔

Pen-and-pencil : (n) قلم اور ڈرائنگ پنسل یا برش دونوں کا استعمال۔

Pen-and-wash : (n) قلم اور برش دونوں کا استعمال ۔

Pen case : (n) ڈبہ ؛ خانہ ؛ خانۂ قلم ۔

Pen-feather : (n) (۱)چڑیا کے بازو یا دم کا پورا پر ؛ (حیوانیات) شاہ پر ؛ شہپر ۔ (۲) دیکھو Pin -feather ۔

Pen-feathered : (n) (۱)دیکھو Pin-feathered ۔ (۲) گھوڑا یا اس کے سخت بالوں کے لئے بھی بولا جاتا ھے۔

**Pen-fish : (n)** (۱) ایک قسم کی مچھلی جو چارہ کی بجائے استعمال کی جاتی ہے : مصنوعی طعمہ یا چارہ۔ (۲) کنجشکی مچھلی : ایک قسم کی سمندری مچھلی۔

**Pen-friend : (n)** قلمی دوست : ہم قلم : دو نادیدہ اجنبی دوست جن میں خط و کتابت کے ذریعہ دوستی ہوئی ہو : نیز دیکھو Pen pal ۔

**Pen-name : (n)** تصنیفی نام : تخلص : وہ نام یا لقب جو کوئی شخص اپنی تصانیف میں اختیار کرتا ہے : ادبی نام۔

**Pen-pal : (n)** قلمی دوست : بغیر ملاقات کے مراسلت کے ذریعہ دوست۔

**Pen picture : (n)** (۱) قلمی تصویر: قلم سے کھینچی ہوئی تصویر: (اکثر مجازاً) دلکش بیان : دل آویز ذکر : دل کش کیفیت۔ (۲) خاکہ۔

**Pen plume : (n)** دیکھو Pen-feather

**Pen point : (n)** نوک قلم : (بول چال) نِب۔

**Pen portrait : (n)** دیکھو Pen picture

**Pen pot : (n)** ماہی گیروں کا برتن جس میں وہ کیکڑے وغیرہ رکھتے ہیں۔

**Pen pusher : (n)** (۱) دستاویز نقل کرنے والا : کلرک۔ (۲) اہل قلم : مصنف۔ (۳) دیکھو Penman۔

**Pen script : (n)** قلمی مسودہ : قلم سے لکھا ہوا مواد۔

**Pen-tray : (n)** قلم رکھنے کے لئے کشتی نما خانہ۔

**Pen-wiper : (n)** ایک قسم کا آلہ : قلم صاف کرنے والا (کپڑے کا ٹکڑا): قلم پونچھنے والا۔

**Pen-woman : (n)** لکھنے والی عورت : ادیبہ : فاضلہ : مصنفہ۔

**Penacute : (a)** [L. 'pene' + Acute.'] (عبرانی اور یونانی قواعد) ماقبل آخر میں پر زور تاکید والا۔

**Penacute : (n)** (عبرانی اور یونانی قواعد) ماقبل آخر میں پر زور تاکید۔

**Penal : (a)** [Fr. 'penal .'] (۱) سزا سے متعلق : سزا کا : تنبیہی۔ (۲) تعزیری :عقوبتی : قصاصی۔(۲) قابل سزا :مستلزم (جرم) خصوصاً قانون کے ذریعہ ۔ (۳) سزا متعین کیا ہوا : سزا دیا ہوا۔ (۴) جو سزا کے طور پر تجویز کیا جائے : تعزیری : وہ جو سزا کے طور پر قابل ادا ہو ۔ (۵) سزا کی جگہ کے طور پر استعمال کیا ہوا یا مقرر کیا ہوا ۔ (۶) جہاں مجرم سزا کے لئے رکھے جائیں ۔ (۷) مانند سزا : تعزیری قانون سے متعلق : قید با مشقت ۔

**Penal action/ -suit : (n)** (قانون) تعزیری کاروائی۔

**Penal code : (n)** (۱) (قانون) ضابطۂ تعزیرات : قانونی جزا : حقوق جزا۔ (۲) (آئرلینڈ) سترھویں صدی اور اٹھارھویں صدی عیسوی میں پارلیمنٹ کے خلاف نافذ شدہ تعزیری قوانین کے لئے استعمال ہوا۔

**Penal colony : (n)** تعزیری بستی (جیسے کالا پانی)۔

**Penal laws : (n)** تعزیری قوانین۔

**Penal servitude : (n)** تعزیری غلامی : قید با مشقت ۔

**Penal settlement : (n)** (سیاسیات) جرائم پیشہ آبادی۔

**Penal statute : (n)** دیکھو Penal laws

**Penal sum : (n)** (قانون) رقمِ تاوان۔

**Penalization : (n)** تعزیری قرار دینے کا عمل : سزا دینے کا عمل : تعزیری حالت۔

**Penalize : (v)** (۱) (کسی فعل کو) تعزیر قرار دینا : قابل سزا ٹھہرانا۔ (۲) (ورزشی کھیل) (کھلاڑی یا مقابلہ کرنے والے کو) سزا دینا : (جرمانہ بطور سزا ) عائد کرنا : پینالٹی عائد کرنا (کھیل میں) : مقابلہ کرنے والے پر خاص شرط یا قید عائد کرنا۔

**Penally : (adv.)** تعزیری طور پر : سزا کے طور پر : تعزیری حیثیت سے ۔

**Penalty : (n)** [Fr. 'penalite.'] (۱) تعزیر : سزا (خصوصاً تاوان یا جرمانہ)، (قانون) تاوان : قانون : قاعدہ یا معاہدہ کو توڑنے، نقصان پہنچانے اور امتناع (حکم امتناعی) کے خلاف ورزی کرنے کے لئے سزا۔ (۲) (مجازاً) تکلیف : اذیت : مصیبت : رنج و غم : دقت : دشواری : نقصان (خصوصاً خطا اور غلطی کے نتیجے میں)۔ (۳)(ورزشی کھیل) پینالٹی : سزا : وہ سختی اور پابندی جو کھلاڑیوں پر کسی بے قاعدگی وغیرہ کی وجہ سے عائد کی جائے۔ (۴) توصیفی معنوں میں خصوصاً Penalty goal , Kick وغیرہ میں ۔

On, upon, under penalty : خمیازہ (سزا کے طور پر) (کھیل میں مقررہ قاعدے کے خلاف کرنے پر) : بطور عقوبت۔

The penalty of : خمیازہ (کسی صفت یا مرتبہ وغیرہ ہونے کا)۔

Penalty envelope : (n) (امریکا) لفاف کو غیر واجب طریقے سے استعمال کرنے پر نافذ کی گئی سزا۔

Penance : (n) [L. 'poenitentia.'] (۱) (یونانی اور رومی کلیسا) کفارہ (ایک عمل جس میں توبہ ، اعتراف گناہ عقوبت نفس وغیرہ معافی کی کئی منزلیں ہیں)۔ (۲) عقوبت نفس جو کفارے کے طور پر کی جائے : ریاضت تنبیہ : پرائشچت۔ (۳) گناہ کے لئے دنیوی سزا۔

To do penance : (۱) پشیماں ہونا : پچھتانا : نادم ہونا : کف افسوس ملنا : کفارہ ادا کرنا : کفارہ کے طور پر ریاضت کرنا۔ (۲) ندامت و پشیمانی ظاہر کرنا : پرائشچت کرنا۔

Penance : (v) کفارہ عائد کرنا : عقوبت نفس تجویز کرنا : تادیب کرنا : تنبیہ کرنا : تادیبی سزا دینا : سزا دینا : گوشمالی کرنا : سرزنش کرنا۔

Penang lawyer : (n) دیکھو Lawyer

Penannular : (a) [L. 'paene +Annular.] قریب قریب حلقہ نما : تقریباً چھلے کا سا : نسبتاً حلقوی۔

Penates : (n) [L.'penates.'] (رومی علم الاصنام) گھریلو دیوتا۔

Pence : (n) پینی : انگلستان کا ایک سکہ جو شلنگ کے بارھویں حصے کے برابر ھے۔

Penchant : (a) [Fr. 'penchant.'] رغبت : رجحان : میلان : میلان غالب : میل وافر : آمادگی۔

Pencil : (n) [Late ME. 'Pensel, -cel.'] (۱) (قدیم) : برش : مو قلم : نقاشی کا برش : (اب یہی جزو ترکیبی کے طور پر استعمال ہوتا ھے : مثلاً Sable pencil وغیرہ۔ (۲) (مجازاً) نقاشی : مصوری : طرز نقاشی : سبک برش۔ (۳) پنسل : سرمے کا قلم۔ (۴) بالوں کا چھوٹا گچھا : کڑا بال : روئیں یا اس قسم کی چیز۔ (۵) (بصریات) (مناظر و مرایا) پنسل : اجتماع شعاع یا انعکاس شعاع (ایک نقطے پر) (روشنی) پنسل شعاعی۔ (۶) (ہندسہ) پنسلی خطوط : وہ شکل جو اکثر خطوط مستقیم کے ایک نقطے پر ملنے سے بنتی ھے۔ (۷) پنسل نماشی : وہ شے جو پنسل کی شکل کی ہوتی ھے۔

Optic penil : (n) پنسل شعاعی : وہ شعائیں جو بلوری لینس (Lence) کے ذریعہ کسی نقطے سے گذرتی ہیں اور آنکھ کے اوپر دو بار ملائی جاتی ہیں اس طرح دوہرے غروطے بن جاتے ہیں۔

Pencil : (v) (۱) نشان لگانا : پنسل سے خط کھینچنا : نقاشی کرنا : رنگنا نیز مجازاً۔ (۲) پنسل سے تصویر کھینچنا : برش سے تصویر کھینچنا : خاکہ بنانا یا اتارنا : نقشے کھینچنا : نیز مجازاً۔ (۳) پنسل سے لکھنا : جلدی جلدی اختصار سے لکھ لینا۔ (۴) (گھوڑے کا نام) شرط کی کتاب میں لکھنا۔ (۵) (خصوصاً) ہلکا سا نشان لگانا (رنگ وغیرہ کا)۔

Pencil-case : (n) پنسل دان۔

Pencil cedar : (n) صنوبری سدابہار جھاڑی کی ایک قسم : درخت عرعر یا سرو کوہی۔

Pencil diamond : (n) پنسل نما یا پنسل کی شکل کا ہیرا۔

Pencil fish : (n) استوانہ شکل کی ایک چھوٹی مچھلی جو جنوبی امریکا میں پائی جاتی ھے۔

Pencil flower : (n) ایک قسم کا پودا (Stylosanthes)۔

Pencil-lead : (n) پنسلی سیسا : سیاہ سرب۔

Pencil of light : (n) (روشنی) پنسلی نور۔

Pencil of rays : (n) (روشنی) پنسلی شعائیں۔

Pencil of silver nitrate : (n) (کیمیا) سلور نائٹرک کا قلم۔

Pencil sharpner : (n) (۱) سلیٹی پنسل یا سیاہ سرب کو تیز کرنے والا آلہ : مداد تیز کن۔ (۲) پنسل تراش : مداد تراش۔

Pencilled /-iled : (a) (۱) پنسل کا : پنسلی : مداری۔ (۲) منقش : مخلط : عمدہ برش سے کی ہوئی (نقاشی) خاکہ بنایا ہوا : پنسل سے بنایا ہوا : پنسل سے کی ہوئی (نقاشی)۔ (۳) لیڈ پنسل سے نشان لگایا ہوا۔ (۴) پنسل سے لکھا ہوا۔ (۵) پنسلی شعاعیں رکھنے والا۔ (۶) (حیوانیات اور نباتات) گچھے دار : جھاڑی دار : گھنا : دھاری دار (پنسل)۔

Penciller : (n) (عامیانہ) گھڑدوڑ محرّر یعنی منتظم شرط کا محرر۔

Pencilling : (n) (۱) نشان لگانے کا عمل : پنسل سے لکھنے کا عمل خصوصاً نقاشی کرنا : رنگ آمیزی : ڈرائنگ۔

(۲) پنسل سے خاکہ بنانا ۔ (۳) (مجازاً) ادبی خاکہ؛ تصویر کشی ۔ (۴) دیواروں کے درمیان اینٹ کی دیوار میں اینٹوں کے جوڑوں میں سفید لائننگ (سفید دھاری) ۔

**Pend : (v)** [late L. 'pendere.'] (۱) آویزاں کرنا ؛ ٹانگنا ؛ لٹکانا ؛ لٹکنا ؛ معلق ہونا ۔ (۲) منحصر ہونا ؛ موقوف ہونا ؛ متعلق ہونا ادبی ( مجازی )۔

**Pendactyle : (n)** (حیوانیات) پنج انگشتہ ۔

**Pendant : (n)** [(o) Fr. 'pendant.'] (۱) گوشوارہ ؛ آویزہ (کان، گلے وغیرہ کا) لٹکن ؛ نیکلس ؛ کان یا گلے میں پہننے کا ایک زیور ۔ (۲) ایرنگ کے گوشوارہ کا ایک حصہ ۔ (۳) میکانکی ساخت کے لئے بھی استعمال ہوتا ھے : شیشے کا جھاڑ ۔ (۴) (تعمیرات) (مرصّع اور عمودی طرز میں ) آویزہ لیمپ ۔ (۵) (نجّاری) اس کھمبے کے نیچے کا ایک حلقہ جو زینہ کے جنگلات کے نیچے یا اوپر کے سرے پر ہوتا ھے۔ (۶) (تعمیرات) (کھلی ہوئی لکڑی کی چھت میں) لکڑی کا کھمبا جسے Pendant -post بھی کہتے ہیں ۔ (۷) محراب کے کسی ایک سرے اور اس چوکھٹے کے درمیان کا فاصلہ جو اس کے گرد ہوتا ھے ۔ (۸) (تعمیرات) ستون۔ (۹) (جہاز رانی) ایک چھوٹی سی رسّی جو مستول کے بالائی سرے سے بندھی ہوتی ھے اور جس کے نچلے سرے میں ناکہ ہوتا ھے جس میں ٹِپ لگائے جاتے ہیں ۔ (۱۰) (جہازرانی) مخروطی جھنڈا ؛ گاؤ دم پرچم (جو جنگی جہاز کے مستول پر لہراتا رہتا ھے)۔ دیکھو Pennant ۔ (۱۱) دیکھو Broad pendant ۔ (۱۲) گھڑی کا حلقہ جس سے وہ لٹکائی جاتی ھے: نقطۂ ساعت ۔ (۱۳) (فرانسیسی تلفظ Pandan ) قمابل ؛ ہم سر ؛ رفیق ؛ متوازی ؛ جوابی (تصویر جو دوسری تصویر کے جواب میں لگی ہو) ؛ تکملہ؛ ضمیمہ ۔ (۱۴) مکمل کرنے والا بیان ؛ متمّم اظہار؛ غور ؛ تامل ؛ سوچ کو مکمل کرنے والا ؛ جوڑ ؛ جواب ؛ نصف ثانی (یعنی تکمیلی جزو )۔

**Broad pendant :** ایک چھوٹا سا جھنڈا ابابیل کی دُم کی شکل کا جو امتیاز کے لئے کمان آفیسر کے جہاز پر لہراتا ھے ۔

**Pendant-bow : (n)** حلقۂ ساعت ؛ گھڑی کا حلقہ ۔

**Pendant fittings : (n)** بجلی روشنی کاآویزاں سازوسامان؛آویزۂ لیمپ ۔

**Pendant post : (n)** (تعمیرات) لکڑی کا کھمبا ؛ ستون ۔

**Pendant tackle : (n)** مستول کی چوٹی سے لگا ہوا آلۂ جر ثقیل۔

**Pendacy : (n)** (۱) تعلیق ؛ حالت تعلیق ؛ جھکا ہوا ہونا ؛ معلق ہونے کی حالت ؛ جھکا ہوا ہونے کی حالت ۔ (۲) زیر تجویز ہونا ؛ زیر غور ہونے کی حالت ۔

**Pendent/ -ant : (a)** [late ME. 'penda(u) nt.'] (۱) آویزاں ؛ لٹکا ہوا ؛ معلق ؛ مستول ؛ آویختہ ؛ خم شدہ ؛ منحصر ؛ وابستہ ؛ متوسل ۔ (۲) (درخت) نیچے جھکی ہوئی شاخوں والا ۔ (۳) باہر کو نکلا ہوا ؛ جھکا ہوا ؛ آگے کو نکلا ہوا ؛ ڈھلوان ؛ ترچھا ؛ نیز مجازاً ۔ (۴) غیر منفصلہ ؛ غیر فیصلہ شدہ ؛ معلّق ؛ زیر تجویز ؛ زیر غور ؛ زیر سماعت ؛ پینڈنگ ۔ (۵) (نحو) ناقص ؛ نامکمل (ساخت کلمہ وغیرہ ) ۔

**Pendente lite : (adv.)** [L.] (قانون) دراثنائے مقدمہ ؛ دوران مقدمہ ؛ بہ زمانہ تجویز ؛ زیر سماعت مقدمہ ۔

**Pendentive : (n)** (۱) (قدیم) قطعۂ قبّہ ؛ قطعہ گنبد ۔ (۲) (تعمیرات) گنبد کا چوتھائی حصہ ؛ گنبد کے چار کروی مثلثوں میں سے ایک کروی مثلث ؛آویزیہ ۔

**Pendentive : (a)** قطعۂ قبہ سے متعلق ؛ قطعۂ گنبد کا ؛ قطعۂ گنبد نما ؛ قطعۂ قبّہ کی شکل کا ۔

**Pendently/-antly : (adv.)** معلق طور پر ؛ زیر غور حالت میں ۔

**Pendicle : (n)** [med. L. 'pendiculum.'] (خصوصاً اسکاٹستانی) کوئی چیز جو دوسری چیز پر منحصر ہو؛ سازو سامان ؛ اثاثہ ؛ لوازمات ؛ متعلقات ؛ شے ملحقہ ؛ شے مشمولہ ؛ ضمیمہ ؛ تتمہ ؛ جائداد کا چھوٹا حصہ (خصوصاً جب شکمی کرایہ دار ہو ) ۔

**Pendicler : (n)** متعلقات کا مالک ؛ شے مشمولہ کا رکھنے والا ؛ ماتحت کرایہ دار ۔

**Pending : (a)** [Anglicization of (o) Fr. 'pendant.'] (۱) مرجوعہ؛ زیر تجویز ؛ زیر غور ؛ زیر سماعت ؛ غیر منفصلہ ؛ معلق (مقدمہ وغیرہ ) امر معلق ؛ غیر فیصلہ شدہ۔

**Pending : (Prep.)** (۱) دوران میں ؛ بہ زمانہ ؛ اثنا ؛ اثنا میں ؛ مدت میں مثلاً Pending these negotiations اس گفت و شنید کے دوران میں یا اثنا میں ۔ (۲) تک مثلاً Pending his return اس کی واپسی تک)۔

**Pendle : (n)** [Origin unkn.] (مقامی) مختلف آویزاں چیزیں ؛ مختلف قسم کے پتھروں کے لئے ایک اصطلاح ۔

**Pendle-rock /-stone : ( n)** مختلف قسم کے پتھروں کے لئے ایک اصطلاح ۔

Pendragon : (n) [ME. 'pen + dragon.'] قدیم برطانوی (یا ویلزی) شہزادہ جسے اختیار کلی حاصل تھا : سردار اعلیٰ : بادشاہ ۔

Pendragonship : (n) قدیم برطانوی (یا ویلزی) شہزادے کا عہدہ ۔

Pendulant / -ent : (a) (۱) معلق : آویزاں : لٹکا ہوا (خصوصاً گھونسلا ، پھول وغیرہ) : جھکا ہوا ۔ (۲) لہراتا ہوا : جھولتا ہوا : لرزاں : رقصاں : موّاج : حرکت کرتا ہوا : جھولنے والا : اہتزازی : جھولے کا ۔ (۳) (مجازاً) متردد : متذبذب ۔

Pendular : (a) [f. Pendulum + - AR.] لرزاں : رقصاں : جنباں : لٹکن سے متعلق : پنڈولم کے مانند : معمولی ارتعاش کی طرح ۔

Pendulate : (v) (۱) لہرانا : جھولنا : گھڑی کے لٹکن کی طرح ہلنا یا جھولنا : پنڈولم کی طرح جھولنا ۔ (۲) (مجازاً) دو متضاد حالتوں کے درمیان ہونا : متذبذب ہونا : ڈانواں ڈول ہونا : شش و پنج میں ہونا ۔

Penduline : (a) [mod. L. 'pendulinus.'] (۱) ایسی چڑیا سے متعلق جو معلق گھونسلہ بناتی ہے : (پرندہ) لٹکا ہوا گھونسلا بنانے والا ۔ (۲) معلق : لٹکا ہوا (گھونسلا) ۔

Penduline : (n) لٹکا ہوا گھونسلا بنانے والا ایک چھوٹا پرندہ ۔

Penduline titmouse : (n) جنوبی اور مشرقی یورپ کا ایک چھوٹا پرندہ ۔

Pendulousity : (n) حالت تعلیق : حالت آویختہ : حالت لرزاں ۔

Pendulous : (a) [L. 'pendulus.'] دیکھو Pendulant

Pendulously : (adv.) لٹکتے ہوئے : آویزاں طور پر : لرزاں انداز میں ۔

Pendulousness : (n) لرزش : لٹکن : جنبش ۔

Pendulum : (n) [Med. L. 'pendulum.'] (۱) رقاصہ (ساعت) لٹکن : لنگر : شاقول : پنسال : پنڈولم (ساعتیات) رقاص : لنگڑ ۔ (۲) (لفظاً و مجازاً) جنباں : لرزاں : رقصاں شے یا شخص ۔

Compensation pendulum: (طبیعیات) متلافی رقاص : متوازن لنگڑ : آلۂ توازن ۔

Compound pendulum : (طبیعیات) مرکب رقاص : مخلوط رقاص ۔

Conical pendulum : (طبیعیات) مخروطی رقاص ۔

Control pendulum : (ساعتیات) ضابط رقاص ۔

Mercurial pendulum : (طبیعیات) سیمابی رقاص : وہ پنڈولم جس کی گولی پارے کی ہو ۔

Simple pendulum : (طبیعیات) سادہ رقاص ۔

Spherical pendulum : (۱) دیکھو Conical pendulum ۔ (۲) دیکھو Ballistic pendulum ۔

Swing of the pendulum : انتخاب کنندگان کا سیاسی جماعتوں میں رد و بدل کرنے کا رجحان ۔

Pendulum-ball/-bob : (n) رقاص کی گولی ۔

Pendulum cannon/ -stroke : (n) بلیرڈ کے کھیل میں ایک ضرب جس سے گیند دونوں گیندوں کو چھوتی ہوئی نکل جاتی ہے جو پاکٹ کے منہ پر پھنسی ہوتی ہیں ۔

Pendulum chronoscope : (n) (ساعتیات) رقاص وقت نما ۔

Pendulum clock :(n) وہ گھڑی ، جو پنڈولم کے سہارے چلتی ہے : رقاص گھڑی ۔

Pendulum level : (n) شاقول کی سطح : پنسال کا لیول ۔

Pendulum wheel : (n) گھڑی کا وہ پرزہ جو اس کی باقاعدہ حرکت کو قائم رکھتا ہے ۔

Pene- : (Prefix) [L. 'pene.'] لاحقہ بہ معنی " تقریباً " ۔

Pene-contemporaneous : (a) تقریباً ہم عہدی : تقریباً ہم عصری : تقریباً یک زمانی ۔

Penelope : (n) [Gr. 'penelope.'] (۱) یونان قدیم میں یولی سس کی بیوی کا نام : عصمت مآب : عفت شعار : پاک شعار : پاک دامن بیوی : (سماجیات) زن عفیف ۔ (۲) (حیوانیات) جنوبی امریکا کا ایک قسم کا پرندہ ۔

Penelopean : (a) مکڑی کے جالے کی طرح بنا ہوا : مکڑی کے جالے کا : عفت مآبی سے متعلق ۔

Penelopine : (a) (حیوانیات) جنوبی امریکا کے ایک پرندے سے متعلق ۔

Peneplain/-plane : (n) تقریباً مسطح زمین : (ارضیات) ریختی میدان ۔

Penetrability : (n) [med. L. 'penetrabilitas.'] اثر پذیری : گھسنے ، داخل ہونے یا نفوذ کی صلاحیت : حلول پذیری :

(طبیعیات) دخول پذیری : نفوذ پذیری : قابلیت رسوخ : مفہومیت ۔

**Penetrable : (a)** [L. 'penetrabilis.'] گھسنے یا داخل ہونے کی صلاحیت رکھنے والا : تداخل پذیر : نفوذ پذیر ۔

**Penetrableness : (n)** دیکھو Penetrability

**Penetralia : (n)** [L. 'penetralia.'] کسی عمارت کا سب سے اندرونی حصہ : گھر کا خاص کر معبد کا سب سے اندرونی حصہ : اندرون حرم : نہایت پوشیدہ مقام یا چیز ۔

**Penetrance : (n)** (حیاتیات) دخولیت : جینی تاثر ۔

**Penetrant : (a)** [L. 'penetrare.'] (۱) گھسنے والا : کسی چیز میں راستہ بنانے والا : چھیدنے والا ۔ (۲) (مجازاً) تیز فہم : زود فہم : تیز : نوک دار : ذکی : تیز : حسّاس : دقیق : باریک ۔

**Penetrate : (v)** [L. 'penetrane.'] (۱) گھسنا : گھس جانا :داخل ہونا : پیٹھنا : چھیدنا : چبھنا : نفوذ کرنا : رچنا : بسنا ۔ (۲) گذرنا : آر پار جانا یا ہونا : سرایت کرنا : اثر کرنا : رگ و پے میں پیوست ہونا : جذب ہونا یا کرنا : دل و دماغ میں بسانا ۔ (۳) شرابور کر دینا : رنگنا: رنگ چڑھانا : (شخص یا شے کو) کسی رنگ میں رنگ دینا ۔ (۴) راستہ بنا لینا یا کسی ذریعہ سے راہ پیدا کرنا : داخلہ حاصل کر لینا : رسائی حاصل کرنا : سبیل پیدا کرنا ۔ (۵) سرایت کرنا : گھس جانا : (کسی چیز سے) ملا ہوا ہونا : متصل ہونا ۔ (٦) اثر کرنا ۔ (دل کو) لگنا ۔ (۷) تہ کو پہنچنا : کنہہ کو پہنچنا : تاڑ لینا (کسی بات یا منصوبے وغیرہ کو) : پتہ چلا لینا : معلوم کرنا : منکشف کرنا : افشا کرنا : ادراک کرنا : شاخت کرنا : سمجھ جانا ۔

**Penetrating : (a)** (۱) چبھنے والا : گھسنے والا : چھیدنے والا :خارق : نافذ ۔ (۲) تیز : تیز فہم : زود فہم : ذکی : معاملہ فہم ۔ (۳) (نفسیات) موثر : ذکی ۔

**Penetratingly : (adv.)** چھیدتے ہوئے : چبھتے ہوئے : تیزی سے : معاملہ فہمی سے ۔

**Penetration : (n)** [L. 'penetratio.'] (۱) داخل ہونے کی عمل : گھسنے کا عمل : دخول : نفوذ : افتراق : داخل ہونا : گھسنا : نفوذ ہونا ۔ (۲) (طبعی فلسفہ)ایک ہی وقت میں دو شخص کے ذریعہ ایک ہی جگہ پر قبضہ ۔ (۳) دخول کی طاقت : نفوذ کی قوت ۔ (۴) (بندوق) وہ گہرائی جہاں تک بلیٹ وغیرہ داخل ہو ۔ (۵) (بصریات) آلۂ بصری کی طاقت یا قوت ۔ (٦) (مجازاً) دقت نظر : بصیرت : درک : ذہانت : تیزی :ذکاوت : دور رسی : نکتہ رسی : فہم کی رسائی : تیز فہمی :زیرکی : فراست ۔

**Penetration of dimension : (n)** (طبعی فلسفہ) اک ہی وقت میں دو شخص کے ذریعہ ایک ہی جگہ پر قبضہ ۔

**Penetration of a telescope : (n)** قوت دوربین : طاقت دوربین ۔

**Penetratrive : (a)** [med. L. 'penetrativus.'] نافذ : سوراخ کنندہ : چبھنے والا : گھسنے والا : چھیدنے والا : چبھتی ہوئی : دل خراش ۔ (۲) ذکی : ذہین : زود فہم : ہوشیار: بصیرت رکھنے والا: تیز ۔ (۳)(مجازاً) ذہنی قوت والا: عقلاً ذہین ۔

**Penetratival : (adv.)** (۱)چھیدتے ہوئے: چبھتے ہوئے : نفوذ کے طور پر: دخول کے طور پر ۔ (۲) تیزی کے ساتھ : زود فہمی کے طور پر : ذکاوت کے ساتھ : تیزی سے ۔

**Penetrativeness : (n)** دخول : نفوذ : داخل ہونے کی حالت یا صفت : (طبیعیات) طاقت دخول ۔

**Penetrativity : (n)** داخل ہونے کی صفت یا حالت : دخول : نفوذ : (طبیعیات) طاقت دخول ۔

**Penetrator : (n)** (۱) گھسنے والا : داخل ہونے والا: نفوذ کرنے والا : وہ شخص جو گھستا ہے ۔ (۲) تہ تک پہنچنے والا : تاڑ جانے والا :تیز فہم ۔

**Penetrometer : (n)** (طبیعیات) لاشعاعی طاقت پیما ۔

**Penfold : (n)** (۱) جانوروں کے نہانے کا تالاب ۔ (۲) حد کے اندر رکھنا ۔ (۳) دیکھو Pin fold (n) ۔

**Penfold : (v)** (۱) حد کے اندر رکھنا : تار میں رکھنا ۔ (۲) دیکھو Pin fold ۔

**Penguin : (n)** [Origin unkn.] ایک بحری پرندہ جو جنوبی علاقوں میں رہتا ہے ، اس کے بازو پنکھے دار ہوتے ہیں ، جن کی مدد سے وہ پانی کے نیچے تیر سکتا ہے :(حیوانیات) بطریق ۔

**Penguin duck : (n)** بطخ کی ایک قسم ۔

**Penguin grass : (n)** فاک لینڈ( Folkland ) جزیرے کی ایک لمبی خوش نما گھاس جو دلدلی زمین میں اُگتی ہے ۔

**Penguinery / Penguinry : (n)** پینگوئن کی جگہ : پینگوئن کو پالنے کا مقام ۔

Pengun : (n) (اسکاٹ) بچوں کا کھلونہ : پین گن : پین نما بندوق (کھلونے کی) ۔

Penholder : (n) (۱) دستۂ قلم : ہولڈر ۔ (۲) قلم رکھنے کی ریک : قلم دان ۔

Penial : (a) (تشریح) ذکری : آلۂ تناسل سے متعلق :(حیوانیات) کیری : ذکری : قضیبی ۔

Penial fistula : (n) (طبیعیات) ناسور قضیب ۔

Penicil : (n) [L. 'penecillus.'] (تاریخ طبعی) مڑے ہوئے بالوں کا چھوٹا گچھا (پینٹ برش کی مانند)(نباتیات، حیوانیات) جعد : (آرٹ) موئے قلم :(جراحی) فتیلہ :(جراحی)رحم بند ۔

Penicillate : (a) [f. L. 'penicillus.'] (تاریخ طبعی) شعری : جعدی : جعد دار : (نباتیات ، حیوانیات) موئے قلمی : جعدی : مخطط : دھاری دار ۔

Penicilliform : (a) [mod. L. 'penecilliformis.' f. 'penicillus.'] موئے قلم کی طرح کا : مانند مو قلم ۔

Penicillin : (n) [f.mod. L. Penicillium.'] (کیمیا) پنسلین : کیمیائی طور پر : ضد نامیات سے متعلق کوئی گروپ ۔

Penicillum : (n) (نباتیات) جعدی فطر : (حیوانیات) جعدی اُبھار ۔

Peninsula : (n) [L. 'peninsula.'] (ارضیات) جزیرہ نما ۔

The pensula : جزیرہ نمائے اسپین اور پرتگال ۔

Peninsular : (a) (۱) جزیرہ نما کا : جزیرہ نما کے متعلق ۔ (۲)جزیرہ نمائے اسپین اور پرتگال کے متعلق ۔ (۳) جنگ جزیرہ نما کے متعلق : اس جنگ کے متعلق جو جزیرہ نمائے اسپین اور پرتگال میں انگریزوں اور فرانسیسیوں کے درمیان ۱۸۰۸ء اور ۱۸۱۴ء کے درمیان ہوئی تھی ۔

Peninsular : (n) (۱) اہل جزیرہ نما ۔ (۲) جنگ جزیرہ نما کا سپاہی۔

Peninsular soldier : (n) وہ سپاہی جو جزیرہ نمائی جنگ میں (مابین ۱۸۰۸ اور ۱۸۱۴ء) شریک تھا ۔

Peninsulate : (v) جزیرہ نما بنانا :جزیرہ نما میں تقسیم کرنا : خشکی کے کسی قطعہ کو جزیرہ نما کی شکل میں تبدیل کرنا ۔

Penis : (n) [L.] (تشریح)قضیب : ذکر؛ لنگ :آلۂ تناسل :عضوتناسل: کسی نر حیوان کا داخل کرنے والا مباشرتی عضو ۔

Bulb of penis : (تشریح) بصلۂ قضیبی ۔

Penis : (a) (تشریح) قضیبی : ذکری ۔

Penistone : (n) (۱) یارک شائر میں ایک چھوٹے قصبے کا نام ۔ (۲) دیکھو Peniston flag ۔

Peniston flag : (n) فٹ پاتھ وغیرہ بنانے کے لئے ریتیلے پتھر کی سل ۔

Penistence : (n) [L. 'paenitentia.'] (دینیات)توبہ : استغفار : ندامت : شرمساری : انفعالی پچھتاوا : پشیمانی : تائب ہونے کی حالت ۔

Penitent : (a) [L. 'penitnet.'] (۱) نادم : تائب : پشیمان : متاسف : محزوں : ندامت آمیز : منفعل ۔ (۲) (اشیاء کا) پر معنی ندامت ۔ (۳) ندامت کرنے والا ۔

Penitent : (n) (۱)تائب ہونے والا: وہ شخص جونادم ہوتا ھے :شرمندہ ہونے والا : گناہوں سے توبہ کرنے والا ۔ (۲) کسی پادری کے حسب ہدایت گناہوں کے کفارہ کے لئے عقوبت نفس جھیلنے والا : (جمع) کلیسائے روم میں توبہ کنندگان کے مدارج ۔

Penitent-form : (n) بینچ جس پر بیٹھ کر گنہگار توبہ کرتے ہیں ۔

Penitential : (a) [late L. 'penitentialis.'] (۱) ندامتی: انفعالی :توبہ سے متعلق : توبہ آمیز : ندامت آمیز : توبہ کارانہ ۔ (۲) پشیمانی کی فطرت کا : شرمندگی کی عادت سے متعلق : کسی پادری کے زیر ہدایت گناہوں کے کفارہ سے متعلق ۔

Penitential : (n) (۱) توبہ کرنے والا : تائب ہونے والا ۔ (۲) مسیحیوں کی توبہ کی ایک کتاب ۔ (۳) (جمع)Penitential psalms کا مخفف ۔ (۴) ماتمی لباس : سیاہ لباس : (بول چال ) ۔

Peniteintial psalms : (n) مزامیراستغفاری : مناجات توبہ و استغفار : (میزامیر نمبر ۱۴۳ , ۱۳۰ , ۱۰۲ , ۵۱ , ۳۷ , ۳۲ , ۶) ۔

Penitential robe : (n) عوامی استغفار کا عبا ۔

Penitentially : (adv.) ازراہ توبہ و استغفار : ندامت و شرمندگی کے طور پر ۔

Penitentiary : (a) [med. L. 'penitentialrius.'] (۱) استغفاری : ندامتی : توبہ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) متعلق بہ عقوبت نفس : عقوبت نفس جھیلنے والا ۔(۳) مجرموں کی سزا و اصلاح کے متعلق ۔ (۴) قید کے ذریعہ لائق سزا (امریکا) ۔

Penitentiary : (n) [med. L. 'penitentiarius.'] (۱)دفتر توبه(پاپائی عدالت میں وہ دفتر جہاں معاملات توبہ کا فیصلہ ہوتا ہے)۔ (۲) توبہ گاہ : (تائب بیسواؤں کے لئے) توبہ خانہ ۔ (۳) اصلاحی قید خا نہ ۔ (۴)مذہبی سلسلہ کا رکن جو اس نام سے پکارا جاتا ہے ۔ (۵) وہ شخص جو معاملات توبہ کو نپٹانے کے لئے مقرر کیاجائے ۔(۶) (امریکا) قیدخانہ ۔

Grand ,High (Chief,Great Penitentiary : افسر تائبین : وہ افسر جو تائبین یا عقوبت نفس سے متعلق انتظام کرتا ہے ۔

Penitently : (adv.) ازراہ توبہ : ازروئے استغفار : پشیمانی سے : ندامت کے طور پر : شرمندگی کے ساتھ ۔

Penknife : (n) [Late ME.] چھوٹا چاقو : جیبی چاقو : قلم تراش ۔

Penman: (n) (۱)دستاویز نقل کرنے والا : کلرک :کرانی۔ (۲) اہل قلم : مصنف : ادیب ۔ (۳) انشانویس : خوش نویس : خطاط : منشی ۔

Penmanship : (n) لکھنے کا عمل : ہنر نویسندگی : روش خطاطی : روش نویسی : فن نگارش : شیوۂ نگارش ۔

Penman of God /-the Holy Ghost : (n) صحیفہ نویس ۔

Penna : (n) [L. ] (۱)(حیوانیات) شاہ پر۔ (۲)(حیوانیات) بال : پر ۔

Pennant : (n) (۱)(جہاز رانی) دیکھو(Pendant (n ۔ (۲) مثلث پرچم کی ایک قسم ۔ (۳)(امریکا) امتیازی جھنڈا : اعزازی لِوا ۔

Pennant : (n) حلقہ دار طناب کوتاہ ۔

Pennati - : [L. 'pennatus.'] جزوترکیبی : "پردار : پرنما"۔

Pennatifid : (n) پردار : پر نما۔

Pennatulcean : (a) [mod. L. 'pennatulacea.'] کثیر پا سے متعلق : ادنیٰ قسم کا نظام جسمانی رکھنے والے جانوروں کی ایک قسم سے متعلق ۔

Pennatulacean : (n) ادنیٰ قسم کا نظام جسمانی رکھنے والے جانوروں کی ایک قسم ۔

Pennatulaceous : (a) کثیر پا سے متعلق : ادنیٰ قسم کا نظام جسمانی رکھنے والے جانوروں کی ایک قسم سے متعلق ۔

Pennatulid : (n) مار ماہی کی ایک قسم ۔

Penned/Pend : (a) لکھا ہوا(قلم سے) مرقوم : تحریر کردہ ۔

Penner : (n) لکھنے والا : نویسندہ : نگار ندہ : خطاط ۔

Penni- : [L. 'penna.'] سابقہ بہ معنی "پر"۔

Penniferous : (a) [L. 'pennifer'] پروالا : پردار ۔

Penniform : (a) [mod. L. 'penniformis.'] (تاریخ طبعی) پر نما : پر پیکر : پر صورت ۔

Pennigerous : (a) [L. 'penniger.'] پردار : پر والا ۔

Penniless : (a) [L. Penni + less. ] مفلس: قلاش :نادر :محتاج غریب : فقیر : بغیر پیسے کا ۔

Pennilessly : (adv.) مفلسی کے ساتھ : قلاشی کے طور پر : ناداری سے ۔

Pennilesness : (n) مفلسی : محتاجی : ناداری : غریبی ۔

Pennill : (n) [Welsh.] (۱) (عموماً جمع میں) ایک قسم کی فی البدیہہ نظم جو بر بط پر گائی جائے ۔ (۲) ایسی نظم کا کوئی بند ۔

Penninervate : (a) (نباتیات) پر رگہ ۔

Penninerved : (a) دیکھو Penninervate

Pennisetum : (n) (نباتیات) جنس باجرا : باجرا۔

Pennisetum Typhoideum : (n) (نباتیات) باجرا۔

Penniveined : (a) (نباتیات) دیکھو Penninerved

Pennon : (n) [Fr. 'pennon.'] (۱)مثلث پرچم کی ایک قسم ۔(۲) پرچم : نشان : رایت : لوا : بیرق : جھنڈا : (خصوصاً) رسالوں کا فوجی نشان ۔ (۳) (مجازاً) جھنڈے کی شکل کی کسی چیز کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔ (۴) جہاز کا لمبا نوک دار بیرق : جھنڈا (اسے Pendant بھی کہتے ہیں)۔ (۵) (شاعرانہ) بازو : پر : شہ پر ۔

Pennoned : (a) رایتی : لِوائی : بیرقی : جھنڈے دار ۔

Penny : (n) [OE. 'penig.'] پینی : انگلستان کا ایک سکہ جوشلنگ کے بارھویں حصہ کے برابر ہے : جمع میں دو سے لے کر گیارہ تک کے اعداد اور بیس کے عدد کے ساتھ متصلاً لکھا جاتا ہے اور بقیہ اعداد کے ساتھ الگ لکھا جاتا ہے : (مثلاً Eighteenpence, Sixpence ) ہندسی عداد میں 'd'

Penny-a-line : (a) سستے داموں کی (تصنیف) : سطحی اور غیر سنجیدہ (تحریر) : ارزاں : پست ۔

Penny-a-liner : (n) سستا اور سطحی مصنف : ارزاں لکھنے والا : قلم کا مزدور (پریس کے لئے ) مزدور اہل قلم ۔

Penny-bank : (n) وہ بہت بینک جس میں معمولی رقم بھی جمع کی جاتی ہو ۔

Penny boat / -bus / -gaff : (n) ایک قسم کا کھیل ۔

Penny-cress : (n) (نباتیات) خردل پارسی : قدومۂ کوہی : ایک قسم کا پودا ۔

Penny dog : (n) ایک قسم کی چھوٹی شارک مچھلی ۔

Penny dreadful : (n) سستی سنسنی خیز کتابیں ۔

Penny farthing : (n) (بول چال) قدیم طرز کی ایک سائیکل جس کا ایک پہیا چھوٹا اور دوسرا بڑا ہو ۔

Penny father : (n) بخیل : کنجوس : ممسک ۔

Penny fee : (n) (اسکاتستانی) پینی کی ادائیگی : روپے میں مزدوری کی ادائیگی ۔

Penny fish : (n) ایک سمندری مچھلی جو کھائی جاتی ہے ۔

Penny flower : (n) ایک قسم کا یورپی پودا ۔

Penny grass : (n) دیکھو Penny-cress

Penny-in-the-slot : (a) ایسی مشین سے متعلق جس میں پینی ڈال کر چیزیں بر آمد کی جاتی ہیں ۔

Penny newspaper/-bun : (n) سستا سنسنی خیز اخبار ۔

Penny pieces : (n) پینی کے برابر کا سکہ : پینی ۔

Penny post / Penny-post : (n) (۱) پینی ڈاک : ترسیل خطوط بہ معاوضہ ایک پینی ۔ (۲) ایک قسم کی امریکی گھاس ۔

Penny-postage : (n) خطوط کا محصول جس کا معاوضہ ایک پینی ہو ۔

Penny-royal : (n) (نباتیات) قسم پودینا : پودینا : حسبق : پودنہ : پونہ رسمی ۔

Bastard or False penny-royal : شمالی امریکا کے دو پودوں

لکھا جاتا ہے مثلاً '6d.' یہ 'd' دراصل Denarius کا مخفف ہے : رقم جو ایک پینی کے سکوں پر مشتمل ہو تو جمع Pennies آتا ہے ۔

A bad penny-worth : خراب سودا : گھاٹے کا سودا ۔

A good penny-worth : اچھا سودا : نفع یا فائدے کا سودا ۔

A penny for your thoughts : میں کچھ نذر کرنے کو تیار ہوں اگر یہ معلوم ہو جائے کہ آپ کیا سوچ رہے ہیں : (یہ ایسے شخص سے کہا جاتا ہے جو اپنے خیالات میں مستغرق یا کسی سوچ میں ڈوبا ہوا ہو ) ۔

A penny plain and two pence coloured : ارزاں نمود و نمائش پر طعن ۔

A penny saved is a penny gained (got , earned) : جو بچاتا ہے وہ حاصل کرتا ہے ۔

A pretty (fine, etc.) penny : معقول رقم : رقم خطیر (نفع یا خرچ کے اعتبار سے ) ۔

Five penny , Ten penny (etc.) nails : کیلوں کا پیمانہ (پہلے کسی زمانہ میں ان کی قیمت پانچ پینی ، دس پینی سیکڑہ تھی )۔

In for a penny , in for a pound : جو کام ایک بار شروع کیا جائے اسے ختم کر کے چھوڑا جائے خواہ کچھ ہی کیوں نہ ہو جائے ۔

No paternoster , no penny : کام نہیں دام نہیں : بغیر کام کے پیسہ نہیں ۔

Not a penny worth : ذرا بھی نہیں : ہیچ : بے قیمت ۔

Peter's penny : (تاریخ) سالانہ پاپائی خراج : یہ سالانہ خراج پاپائی ہے جو پاپائی خزانے میں داخل کیا جاتا ہے (سنہ ۱۸٦۰ ء سے) ۔

Take care of the pence : کفایت شعاری سے کام لو ۔

Take care of the pence and the pounds will take care of themselves : قطرہ قطرہ دریا می شود : تھوڑا تھوڑا بہت ہو جاتا ہے ۔

To turn an honest penny : ادھر اُدھر سے کچھ کما لینا ۔

Wall penny wort : دیواری پینی ورٹ ۔

کے نام ۔

Penny-royal water : (n) پودینے سے تیار کی ہوئی شراب ۔

Penny trumpet : (n) بگل (کھلونا) جس کی قیمت ایک پینی ہو ۔

Penny wedding : (n) وہ شادی جس کے تفریحی اخراجات میں مہمان تعاون کرتے ہیں ۔

Penny-weight : (n) ایک پینی کا وزن : ۲۴ رتّی : ۲۴ گرین : ایک اونس کا بیسواں حصہ ۔

Penny-wise : (phr.) اس شخص کے متعلق جو چھوٹے چھوٹے اخراجات میں محتاط ہو : صرفہ جو ۔

Penny-wise (and) pound-foolish : (phr) اشرفیوں کی لوٹ اور کوئلوں پر مہر ۔

Penny-wisdom : (a) چھوٹے چھوٹے اخراجات میں محتاط ہونے سے متعلق یا اس کی صفت ۔

Penny wort : (n) (نباتیات) قدح مریم : ایک پودا جس کے پتّے گول اور مجوف ہیں اور جو دیواروں کی درزوں اور چٹانوں کے شگافوں میں اُگتا ھے ۔

Penny worth/Pen-n'orth : (n) (۱) ارزش یک پینی : جس قدر ایک پینی میں خرید سکیں : اتنا جتنا ایک پینی کی قیمت ہو ۔ (۲) (مجازاً) رقم : خصوصاً بہت ہی کم مقدار یا معمولی رقم ۔ (۳) روپے کی قیمت : ایک رقم کی مقدار : چیز جو خریدی جائے : معاملہ : سودا ۔

At a (good , etc. ) penny worth : سودائے خوب یا ارزاں ، گراں ۔

Penological : (a) تعزیراتی : انسداد جرائم اور سزا کے سائنٹیفک مطالعہ سے متعلق : قید و بند اور اس کے انتظام کے معاملہ سے متعلق ۔

Penogist : (n) تعزیریات دان : ماہر تعزیرات ۔

Penology : (n) [L. 'poena' + Logy.] تعزیرات : انسداد جرائم اور سزا کا سائنٹیفک مطالعہ : علم سزائے قانون : کیفر شناسی ۔

Pensee : (n) [Fr. 'pensee.' ] خیال : نظر : تعقل : ادبی موضوع : رائے : معنی ۔

Penseroso : (a) [Fr. 'pensier . ' ] تفکر پسند : غور و فکر : مراقبہ کا : افسردہ : پژمردہ : اداس : محزون : غم گین : غم ناک : حسرت ناک ۔

Penseroso : (n) غم گین آدمی : مغموم شخص : حسرت ناک شخصیت ۔

Pensile : (a) [L. 'pensilis.' ] (۱) آویزاں : معلق : لٹکتا ہوا : لہراتا ہوا : جھولتا ہوا ۔ (۲) ہوا میں لٹکتا ہوا : محرابی شکل کا ۔ (۳) معلق گھونسلا بنانے والا (پرندہ) ۔

Pensile nest : (n) (حیوانیات) آشیانۂ معلق ۔

Pension : (n) [L. 'pensio.' ] (۱) (کلیسا) کلیسائی وقف یا جاگیر میں سے ایک مقررادائیگی ۔ (۲) پنشن : وظیفہ (ملازمین کی خدمات کا) : امداد : اعانت : مقررہ وظیفہ یا الاؤنس ۔ (۳) وظیفہ : امداد (غیر ملازم اہل علم وغیرہ کی) ۔ (۴) شاہی عہدیدار یا ماتحت کو لگاتار وظیفہ : سائنس، آرٹس وغیرہ کے علوم کے لئے وظیفہ ۔ (۵) حکومت یا کمپنی وغیرہ کی طرف سے سالانہ وظیفہ یا عطیہ : گذشتہ خدمات کی بنا پر سرکار یا کمپنی یا کسی ادارہ کی طرف سے سالیانہ ۔ (۶) دارالاقامہ : اقامت خانہ : بورڈنگ ہاؤس ۔ (۷) Gray's Inn کے ارکان کی مجلس مشاورت ۔

Old age pension : وظیفہ ضعیفی (مزدوروں اور غریبوں کے لئے ایک خاص عمر کے بعد) ۔

To live on pension : دارالاقامہ میں رہنا : بورڈنگ ہاؤس میں رہنا ۔

Pension : (v) (۱) دارالاقامہ میں رہنا : بورڈنگ ہاؤس میں رہنا : اقامت اختیار کرنا ۔ (۲) پنشن یا وظیفہ دینا : وظیفہ مقرر کرنا ۔

To pension off : (v) پنشن دے کر الگ کرنا : پنشن دے کر ملازمت سے سبکدوش کرنا ۔

Pensionable : (a) قابل وظیفہ (ملازمت وغیرہ) : وظیفہ کے لائق ۔

Pensionary : (n) [med. L. 'pensionarius.' ] (۱) پنشن پانے والا : وظیفہ خوار ۔ (۲) (Du. 'pensionaris.') ڈچ شہر کا چیف میونسپل مجسٹریٹ جو قانونی مشیر کار ہوا کرتا تھا ۔

Grand pensionary : (تاریخ) ہالینڈ اور نیوزی لینڈ (ہالستان اور زیستان) کا وزیر اعظم (۱۶۱۹ء سے ۱۷۳۹ء تک) ۔

Pensionary : (n) [med. L. 'pensionaria.' ] وظیفہ خواروں کے رہنے کی جگہ : اولاً کیمبرج میں انڈر گریجویٹس کے رہنے کی جگہ ۔

Pensionary : (a) [med. L. 'pensionarius.' ] (۱) وہ چیز جو وظیفہ

میں ملی ؛ کرائی کا ؛ بھاڑے کا ؛ ضمیر فروش ۔ (۲) وظیفہ خواری ؛ پنشن کا ؛ وظیفہ کی عادت کا۔

**Pensioner : (n)** [med.L. 'pensionarius.'] (۱) پنشن پانے والا ؛ وظیفہ خوار ؛ وظیفہ یاب ؛ پنشن خوار ؛ پنشن یاب ۔ (۲) وہ شخص جو گذشتہ خدمات کی بنیاد پر وظیفہ پاتا ہو ؛ خصوصاً Chelsea اور گرین وچ کا مکین۔ (۳) (جامعہ کیمبرج) انڈر گریجویٹ جو اپنے کھانے کے دام خود دیتا ہے یعنی وظیفہ خوار نہیں ہے ؛ رعایتی فیس دینے والا طالب علم ۔

**Pensionnaire : (n)** [med. L. 'pensionarius.'] (۱) وظیفہ خوار؛ وظیفہ یاب ؛ پنشن پانے والا ۔ (۲) وہ جو فرانس کے "لا جنگ ہاؤس" میں ٹھہرتا ہے ؛ فرانس کے اداروں میں قیام کرنے والا ۔ (۳) Comedie Francaise کا جونیر رکن ۔

**Pensive : (a)** [L. 'pensare.'] (۱) متفکر ؛ فکر مند ۔ (۲) غم گین ؛ مغموم ؛ دل گیر ؛ اداس ؛ افسردہ ؛ محزوں ۔

**Pensively : (adv.)** غمگینی سے ؛ فکر مندی سے ؛ اداسی کے ساتھ ؛ افسردگی کے ساتھ ۔

**Pensiveness : (n)** تفکر ؛ فکر مندی ؛ دل گیری ؛ اداسی ؛ افسردگی ؛ غم گینی ۔

**Penstock : (n)** (۱) سلوس ؛ (تالاب یا پانی کی خزانے وغیرہ کی) پانی کو روکنے یا منظم کرنے کا آلہ ؛ (انجینیئرنگ) آب بند ؛ آب گیرہ ۔ (۲) دیکھو Pentrough (U.S.) ۔ (۳) ایک ٹیوب جس کے ذریعہ پانی چرخاب میں منتقل کیا جاتا ہے ۔ (۳) پمپ کے بیرل کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔

**Pent : (n)** [Short for Pent-House.] ڈھلوان چھت ؛ چھجّا ۔

**Pent : (a)** (۱) محصور ؛ مسدود ؛ محبوس ؛ مقید (اکثر 'in' اور 'up' کے ساتھ) ۔ (۲) جگہ کا ؛ کمرے کا ؛ گھرا ہوا ۔

**Pent-road : (n)** ایک عام راستہ جسے گیٹ وغیرہ سے بند کر دیا گیا ہو ۔

**Pent-roof : (n)** سائبان ؛ چھجّا ۔

**Penta- : (Prefix)** [Gr. 'penti.'] سابقہ بہ معنی پنج ؛ پانچ ؛ پنج گنا ۔

**Pentabasic : (a)** (کیمیا) پانچ ذروں والا یا قابل تبدیل ہائیڈروجن کا ۔

**Pentacapsular : (a)** پانچ کیپسول والا ۔

**Pentacarpellary : (a)** (نباتیات) پنج بلچھوی ۔

**Pentachenium : (a)** (نباتیات) پنج ثمرکہ ۔

**Pentachord : (a)** (موسیقی) پنج تارا (ایک آلۂ موسیقی جس میں پانچ تار ہوتے ہیں) ۔

**Pentachromic : (a)** (مابعد الطبیعیات) پنج رنگ بین ؛ پنج رنگی ؛ پانچ رنگ کا ۔

**Pentacle : (n)** [med. L. 'pentaculum.'] جادوگری کا ایک نشان خصوصاً چھ کرنی تارہ ؛ پنج کرنی تارہ ؛ تعویز پنج نوکہ ۔

**Pentactinal : (a)** (۱) پنج کر نہ ۔ (۲) (حیوانیات) پنج پرہ سوزن ۔

**Pentacrinie : (n)** [mod. L. 'pentacarinus.'] متحجر سوسن ۔

**Pentacrinoid : (a)** متحجر سوسن کا ؛ متحجر سوسنی ۔

**Pentacrinoid : (n)** متحجر صنف سوسنیہ ۔

**Pentact : (a)** پنج شعاعی ۔

**Pentacyclic : (a)** (نباتیات) پنج حلقوی ؛ پنج کوٹ ۔

**Pentad : (n)** [Gr. 'pentas.'] (۱) پانچ کا عدد ؛ پانچ کا ہندسہ ؛ پانچ کا گروہ ۔ (۲) پانچ سال کی مدت ۔ (۳) (کیمیا) وہ عنصر جو پانچ سالمات کی اتصالی قوت رکھتا ہو؛ پنج گرفتہ ۔

**Pentadactyl/ -e : (a)** پنج انگشتی ؛ پنج انگلیا ؛ (حیوانیات) پنج انگشتہ۔

**Pentadactyl/ -e : (n)** وہ آدمی یا حیوان جس کے ہاتھ پاؤں میں پانچ پانچ انگلیاں یا پانچ پانچ انگوٹھے ہوں ۔

**Pentadactylate : (a)** (حیوانیات) پنجہ دار ۔

**Pentadactyle limb : (n)** (حیوانیات) پنج پنکھ ؛ پنج انگشتی عضو ۔

**Pentadactylic : (a)** پنج انگشتی ۔

**Pentadactylism : (n)** پنج انگلیاپن ۔

**Pentadactylous : (a)** پنج انگشتی ۔

**Pentadeca- / Pentadec-: (Prefix)** [Gr. 'pentekaideka.'] سابقہ بمعنی "پندرہ" ۔

**Pentadecane : (n)** [late Gr.'pentadeka.'] (کیمیا) ایک قسم کا پیرافین ($C_{15}H_{32}$) ۔

Pentadecine : (n) (کیمیا) ایک قسم کا ہائیڈروکاربن ($C_{15} H_{28}$)۔

Pentadecyl : (n) (کیمیا) کسی مرکب میں وہ جوہر یا عنصر جو تمام کیمیاوی تغیرات کے بعد باقی رہے : جزومستقل($C_{15} H_{31}$)۔

Pentadelphous : (a) (نباتیات) پنج بند ۔

Pentadic : (a) (کیمیا) پنج گرفتہ کی طرح۔

Pentadicity : (n) پنج گرفتہ ہونے کی صورت حال۔

Pentafid : (a) [L. - 'fidus.'] (نباتیات) پنج شگافی۔

Pentaglot : (a) پنج زبانہ : پنج زبانی ۔

Pentaglot : (n) پانچ زبانیں بولنے والا ۔

Pentagon : (n) [late L. 'pentagonum.'] (۱) (ہندسہ) ذو خمسة الزوايا : مخمس : پنج گوشہ شکل : پنج گوشہ. (۲)(فوج) امریکی فوجی طاقت ۔ (۳) (قلعہ) پنج گوشہ قلعہ : پنج کونہ ۔

The pentagon : (n) واشنگٹن کی وہ پنج گوشہ عمارت جو امریکی محکمہ دفاع کا صدر دفتر ہے :کنایتاً امریکی فوجی لیڈروں کے لئے بھی مستعمل ۔

Pentagonal : (a) [med. L. 'pentagonalis.'] (ہندسہ) پنج کونی : مخمسی : پنج سطحی : پانچ سطحی : پانچ زاویوں والا : پنج اضلاعی ۔

Pentagonal numbers : (n) ترتیب اعداد کی ایک قسم۔

Pentagonally : (adv.) مخمس کے طور پر : پنج گوشہ کے طور پر۔

Pentagram : (n) [Gr. 'pentagrammon.'] پنج کرنی ستارہ : پنج نوکی شکل : پنج کرنی تارہ (مخمس کے اضلاع کو اتنا بڑھانا کہ وہ ایک دوسرے کو قطع کریں، اس تقاطع سے جو شکل پیدا ہوتی ہے وہ پنج کرنی تارہ کہلاتی ہے : یہ شکل کسی زمانہ میں پر اسرار نشانی خیال کی جاتی تھی)۔

Pentagraph : (n) (میکانیات) نقل نگار ۔

Pentagynia : (n) پنج حقہ : پنج بقچہ (بقچۂ گل ) : (نباتیات) پنج بقچیت : پنج مادیت ۔

Pentagynian : (a) پنج حقی : پنج بقچوی۔

Pentagynous : (a) دیکھو Pentagynian

Pentahaloid : (a) (کیمیا) سالمہ میں ہالوجن کے پانچ جوہروں (ایٹم) والا ۔

Pentahedral / Pentaedral : (a) (نباتیات) پنج رخہ : پنج رخی : پانچ شکلوں والا : (ہندسہ) پنج سطحی ۔

Pentahedron : (n) پنج رخی شکل : (ہندسہ) خماسی السطوح : پنج سطحی جسم ۔

Pentalogy : (n) (فلسفہ) خمسیّت : نظریہ خمسیت : پنج گانگی۔

Pentalpha : (n) [Gr. 'pentalpha.'] دیکھو Pentacle

Pentameral : (a) پنج پارہ : پنج رکنہ ۔

Pentameran : (n) پنج رکنہ ہتھوڑا۔

Pentamerism : (n) (حیاتیات) پنج رکنیت : پنج پارہ ہونے کی حالت ۔

Pentamerous / -marous : (a) (۱) (نباتیات) تنا وغیرہ کے گرد پتوں کے پانچ حلقے رکھنے والا(پودا): پنج پارہ ۔ (۲)(حیاتیات) پانچ جوڑ رکھنے والا : پانچ رکنہ ۔

Pentameter : (n) [L. 'pentameter.'] (۱)( لاطینی اور یونانی عروض کا) ایک خاص رکن ۔ (۲) (حیاتیات) پانچ رکنی شعر ۔ (۳) مرثیہ یا نوحہ کی بحر ۔ (۴) دس رکنی انگریزی زرمیہ نظم ۔ (۵) ایک قسم کی Dactyllic سطر جس میں دو برابر حصے ہوتے ہیں اور ہر حصے میں دو رکن اور ایک لمبی ہجا ہوتی ہے۔

Pentameter : (a) پنج رکنی : پانچ رکن کی شکل کا۔

Pentandria : (n) [Gr.] (نباتیات) پنج نر پودے۔

Pentandrian : (a) (نباتیات) پنج نری : پنج نرہ : پنج زر ریشی ۔

Pentandrous : (a) دیکھو Pentandrian

Pentane : (n) [Gr. 'pente' + -Ane] (کیمیا) پانتان : پارافین کا ہائیڈروکاربن (ایک بے رنگ رقیق شے جو پٹرول میں پائی جاتی ہے )($C_5 H_{12}$) : اسے Quintane اور Pentyl hydride بھی کہا جاتا ہے۔

Pentangle : (n) [med. L. 'pentagulum.'] دیکھو Pentagram

Pentangular : (a) (ہندسہ) خماسی الزاویا : پنج گوشہ : پنج کونی : پانچ زاویوں والا ۔

Pentapetalous : (a) (نباتیات) پنج پنکھڑیا ؛ پنج گل برگہ ؛ پانچ پتوں والا۔

Pentapetes : (a) (نباتیات) دو پہری ۔

Pentaphyllous : (a) (نباتیات) پنج برگہ ؛ پانچ پتیوں والا ۔

Pentaploid : (a) پنج لونیّہ ۔

Pentapody : (n) [Gr. 'pentapous.'] پنج رکنی نظم ۔

Pentapolis : (n) اجتماع پنج شہر ؛ پانچ شہروں کا گروپ ۔

Pentapolitan : (a) اجتماع پنج شہر کا ؛ پانچ شہروں کے گروپ کا ۔

Pentapterous : (a) پنج پرہ ؛ پانچ بازو والا ۔

Pentaptote : (n) (قواعد) پانچ حالتوں والا اسم ۔

Pentaptych : (n) منقش پردہ (قربان گاہ کا) ۔

Pentarch : (n) [Late Gr. 'pente + arche.'] (۱) پنج گانہ شہر کا رئیس ؛ پانچ اضلاع کے اجتماع کا رئیس ۔ (۲) پنج نفری حکومت ۔ (۳) پانچ اشخاص کی گورننگ باڈی کا ایک رکن ۔

Pentarch : (a) (نباتیات) پنج خشبہ ریشی ؛ پنج رشتوی ۔

Pentarchy : (n) (۱) پانچ حکمرانوں کی حکومت ؛ پنج شاہی ؛ پانچ اضلاع کا اجتماع یا گروپ ۔ (۲) پانچ اشخاص کی حکومت ؛ پانچ نفر کی گورننگ باڈی (نیز مجازاً) ۔ (۳) (نباتیات) پنج عملی ۔ (۴) (مابعد الطبیعیات) اتحاد حواس خمسہ ۔

Pentarsic : (a) (عروض) پنج تاکیدی ۔

Pentasepalous : (a) (نباتیات) پنج پھول پتیا ؛ پنج سبلہ ؛ پنج کاسہ ۔

Pentaspermous : (a) (نباتیات) پنج تخمہ ۔

Pentastich : (n) [mod. L. 'pentastichus.'] (عروض) مخمس ؛ پنج بیتی نظم ۔

Pentastichous : (a) (نباتیات) پنج قطارہ ؛ پنج منزلہ ؛ پنج بیتی ۔

Pentastom(e) : (n) [mod. L. 'pentastomum.'] (حیوانیات) ایک قسم کا جانور ۔

Pentastomous : (a) پانچ منہ والا ۔

Pentastyle : (a) (تعمیرات) پنج ستونہ ۔

Pentastyle : (n) پنج ستونی محل ۔

Pentasyllabic : (a) [late L. 'pentasyllabus.'] پنج رکنی ؛ پنج رکن تہجی کا ؛ پنج ہجائی ۔

Pentasyllable : (n) پانچ رکن تہجی کا حرف ؛ پنج رکنی حرف ؛ پنج ہجا ۔

Pentateuch : (n) [eccl. L. 'pentateuchus.'] (دینیات) خمسۂ موسیٰ ؛ صحف موسیٰ : عہد عتیق کی کتابیں جو روایتاً حضرت موسیٰ کی طرف منسوب ہیں ؛ Old Testament کی پانچ ابتدائی کتابیں ؛ کتب پنج گانہ توریت ؛ عہد عتیق ۔

Pentateuchal : (a) صحف موسیٰ کا ؛ ان پانچ کتابوں کا یا اس سے متعلق ۔

Pentathionate : (n) پنٹا تھیونک ایسڈ کا نمک ۔

Pentathionic : (a) (کیمیا) ایک قسم کے ایسڈ ($H_2S_5O_6$) سے متعلق ۔

Pentathionic acid : (n) (کیمیا) ایک قسم کا ایسڈ ($H_2S_5O_6$) ۔

Pentathlete : (n) [Gr. 'pentathletes.'] (۱) قدیم یونان میں ایک مخصوص ورزشی کھیل میں شریک ہونے والا ۔ (۲) نئے اولمپک کھیلوں کی ایک مخصوص قسم میں شریک ہونے والا ۔

Pentathlon : (n) (۱) قدیم یونان میں ایک قسم کا ورزشی کھیل جس میں پانچ کھیل شامل ہوتے ہیں ۔ (۲) نئے اولمپک میں ایک قسم کا کھیل جس میں پانچ کھیل شامل ہوتے ہیں ۔

Pentathlum : (n) (یونان اور قدیم روم) پانچ ورزشی کھیل میں شریک ہونے والا ۔

Pentathomic : (a) (۱) (کیمیا) پنج جوہرہ ؛ پنج گرفتہ ؛ پانچ سالمی (جس میں پانچ سالمے ہوتے ہوں) ۔ (۲) دیکھو Penpentavalent ۔

Pentatonic : (a) (موسیقی) پنج سُرا ؛ پنج آہنگی ۔

Pentatonic scale : (n) (موسیقی) پنج سُراسرگم ۔

Pentavaccine : (n) (طب) پنج مرضی ویکسین ؛ پنج مرضی ٹیکا ۔

Pentavalent : (a) (کیمیا) ہائیڈروجن کے پانچ سالمات کی اتصالی قوت رکھنے والا ؛ پنج گرفتہ ۔

Penteconta- : (Prefix) [Gr. 'pentakonta.'] جزو کلمہ بہ معنی "پچاس" ۔

Penteconter : (n) [Gr. 'pentakonte.'] (یونان قدیم) پچاس نفری فوج کا کمانڈر ۔

Penteconter :(n) (یونان قدیم) پچاس چپوؤں والا بار بردار جہاز۔

Pentecost : (n) [OE. 'pentecosten.'] (۱) یوم خمیس : یہودیوں کا ایک فصلی تہوار جو عید گزراں یا عید گذاشتہ (Passover) کے یوم دوم کے پچاس دن ہوتا ہے (کتاب الثلاث باب ۲۳ آیات ۱۶۔۱۵ ) ۔ (۲) عیسائیوں کا ایک تہوار جو ایسٹر کے بعد ساتویں اتوار کو منایا جاتا ہے : سفید اتوار جس میں اصطباغ کی رسم ادا ہوتی تھی اور سفید کپڑے پہنے جاتے تھے ۔ (۳) طور سینا پر دس احکام کے نزول کی سالگرہ ۔(۴) (تلمیح) مقدس روح کا تحفہ ۔

Pentecostal : (n) (اکثر جمع میں) نذر ، جو انگریزی کلیسا میں پادری کو دی جاتی ہے ۔

Pentecostal : (a) یوم خمیس کا یا اس سے متعلق ۔

Pentecostys/ Pentekosty : (n) [Gr. 'pentekostus.'] (یونان قدیم) اسپارٹا کی فوج کے پچاس آدمیوں کی ایک جماعت ۔

Pentelic : (a) [L. 'pentelicus.'] ایتھنز کے قریب پنتلیکوس پہاڑ کا یا اس سے متعلق ۔

Pentene : (n) پیرافین کی ایک قسم ($C_5 H_{10}$) ۔

Penthemimer : (n) [Late L. 'penthemimeres.'] (عروض)پانچ آدھے ارکان کا مجموعہ خصوصاً پنج رکنی سطر کا کوئی آدھا حصہ یا چھ رکنی سطر کا پہلا حصہ جبکہ وقفہ تیسرے رکن کے بیچ میں ہو ۔

Penthemimeral : (a) (عروض)تیسرے رکن کے درمیانی وقفہ سے متعلق۔

Penthouse/ Pentice : (n) [ME. 'pentis.'] (۱) (تعمیرات) سائبان : اسارا : بر آمدہ : چھجا ۔ (۲) پال : نم گیرہ : شامیانہ : سائبان کی طرح کی کوئی چیز : چھتر : منڈپ : آفتاب گیر ۔ (۳) (مجازاً) سائبان کی مانند کسی چیز کے متعلق استعمال ہوتا ہے (مثلاً آنکھ کی بھوں ) ۔ (۴) ایک علاحدہ فلیٹ یا مکان جو کسی اونچی عمارت کی چھت پر واقع ہو ۔

Penthouse : (v) سائبان بنانا : شامیانہ کی طرح بنانا : سائبان کی طرح بنانا : سائبان کی طرح بنانا ۔

Pentinine/Pentylene : (n) ہائیڈرو کاربن کی ایک قسم ($C_6 H_8$)۔

Pentode : (a) (برقیات) پنج بر قیری والا : پنج برقیریہ ۔

Pentode : (n) پنج برقیری ۔

Pentoic : (a) چربی دار ایسڈ کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Pentone / Pentoene : (n) ہائیڈرو کاربن کی ایک قسم ۔

Pentonville : (n) لندن کا قید خانہ جو اس اصول کے تحت بنایا گیاتھا کہ ہر قیدی کو الگ کمرے میں رکھا جائے۔

Pentose : (n) (کیمیا) پنٹوس : پنج کاربنی شکر ۔

Pentoxide : (n) ایک قسم کا دوہرا مرکب ۔

Pentrough : (n) لگن : طشت : نل یا آب ریز جو پن چکیوں کے پہیوں میں پانی منتقل کرنے کے لئے بنایا گیا ہو ۔

Pentstemon / Pen(t)stemon/ : (n) [Mod. L. 'pentstemon'] (نباتیات) خوش رنگ پھول والا ایک باغاتی پودا ۔

Pentyl : (n) کسی مرکب میں وہ جوہر یا عنصر جو تمام کیمیاوی تغیرات کے بعد باقی رہے :جزو مستقل ۔

Pentylic : (a) جزو مستقل کا ۔

Penult : (a) [Origin abbrev. of Penultima , Penultimate. ] ماقبل آخر (اب خاص کر سائنٹیفک) ۔

Penult : (n) (قواعد) ماقبل آخر رکن : ماقبل آخر بول ۔

Penultim(e) : (a & n) [L. 'paenultimus. '] (۱)ماقبل آخر:ماقبل آخر رکن والا ۔ (۲) دیکھو Penultimate ۔

Penultima : (n) [L. 'paenultima.'] ماقبل آخر رکن ۔

Penultimate : (a) [L. 'paenultimus.'] ماقبل آخر (خصوصاً سائنٹیفک اور ٹیکنیکل ) نیز ماقبل آخر رکن والا ۔

Penultimate : (n) ماقبل آخر تلفظ :ماقبل آخر ہجا : کسی سلسلے کا ماقبل آخر رکن ۔

Penultimate cell : (n) (خلیہ) ماقبل آخر خلیہ ۔

Penumbra : (n) [mod. L. ] (۱) شمشہ : جزوی سایہ : ظل مشرب: نیم سایہ : نیم ظلمت : نیم ظلمات : دھندلا سایہ ۔

(۲) کسوف و خسوف کے گرد دھندلا سایہ ۔ (۳) داغ شمسی کا بیرونی روشن تر حصہ ۔ (۴) (روشنی) ظل ناقص؛ نیم سایہ ؛ (علم النجوم) ظل ناقص ؛ ظل خفیف ؛ (علم النجوم) حول داغ شمسی ۔ (۵) (مجازاً) جزوی سایہ ۔

**Penurious : (a)** [med. L.'penuriosus.'] (۱) ضرورت مند ؛ مفلس؛ قلاش ؛ نادر ؛ محتاج ؛ (نیز مجازاً) ۔ (۲) کنجوس ؛ خسیس ؛ ممسك ؛ بخیل ؛ کفایت شعار ؛ بے مرضی کا ؛ بے دلی کا ۔ (۳) کم ؛ تھوڑا ؛ قلیل ؛ غیر بار آور ؛ذلیل؛ حقیر ؛ ادنیٰ ؛ فرومایہ ۔

**Penuriously : (adv.)** مفلسانہ ؛ خسیسانہ ؛ بخل سے ۔

**Penuriousness : (n)** (۱) تنگ دستی ؛ افلاس ؛ غربت ؛ محتاجی ؛ قلّت ؛ کنجوسی؛ خسّت ۔

**Penury : (n)** [L. 'penuria.'] (۱) احتیاج ؛ فقر؛ تنگ دستی ؛ مفلسی ؛ محتاجی ۔ (۲) قلّت ؛ کمی ؛ بخل ؛ امساك ۔

**Peon : (n)** [Pg. 'peao.'] (۱) (ہندوستان میں) پیدل فوج ؛ پیادہ ۔ (۲) دیسی سپاہی ؛ دیہی سپاہی ۔ (۳) نوکر ؛ خدمتگار؛ چپراسی ؛ قاصد ؛ منکوری ؛ ہر کارہ ؛ دستکی ۔ (۴) (اسپینی امریکا میں) دن کا مزدور ۔ (۵) (جنوبی امریکا میں) گھوڑے کا رہنمائی کرنے والا آدمی یا لڑکا ۔ (۶) (میکسیکو میں) غلام مقروض ؛ غلام مدیون ۔

**Peonage/ Peonism : (n)** چپراسی گری ؛ منکوری گری ؛ چپراسی کا کا م ؛ خدمت ہر کارہ ؛ غلام کے استعمال کا طریقہ ؛میکسیکو میں خاص کر مقروض غلام کی حالت ۔

**Peony/ Paeony : (n)** [OE. 'peonie.'] (نباتیات) عودالصلیب ؛ شقائق بربر ؛ شقائق نعمان (ایك پودا جس کے پھول گول ہوتے ہیں اور رنگ سفید یا سرخ) ۔

**Peony : (a)** گہرا سرخ (خاص کر عارض کی تازگی اور گلابیت)۔

**People : (n)** [ME. 'peple, poeple , people .'] (۱) دیکھو Folk ۔ (۲) (جمع) قوم ؛ نسل ۔ (۳) لوگ ؛ آدمی؛ افراد ؛ افراد قوم ؛ ملت ؛ ملل ؛ طائفہ ۔ (۴) کسی جگہ کے افراد ؛ خاص مجمع ؛ انجمن ؛ مجلس ؛ سبھا ؛ کمپنی ؛ جماعت ۔ (۵) باشندے ؛ اہل ملك ؛ اہل قبیلہ ۔ (۶) رعایا ؛ رعیت ؛ (بادشاہ یا فرماں روا کی) خدا کے بندے یا عیسیٰ مسیح کے فرماں بردار ؛ پادریوں کا اجتماع (جمع) ۔ (۷) مخلوق ؛ عامتہ الناس ؛ عوام الناس ؛ خلقت ؛ خلق اللّٰہ؛ عام گروہ ؛ خلق خدا (جمع میں) ۔ (۸) حشم و خدم ؛ خدمت گار ؛ نوکر چاکر (جمع میں) ۔ (۹) عزیز و عقارب ؛ بھائی بند ؛ فرقہ ؛ قبیلہ ؛ خانوادہ ؛ برادری ؛ گروہ ؛ والدین ؛ بھائی بہن (جمع میں) ۔ (۱۰) (سیاسیات) (مجموعی طور پر) رائے دہندے ؛ جماعت رائے دہندگان یا تعلیم یافتہ شہری ؛ رائے دینے والے لوگ (خاص کر جمہوری ریاست میں) ۔ (۱۱) اعلیٰ افراد ۔ (۱۲) خدمت گاروں کی جماعت ؛ مسلح پیروکار ۔ (۱۳) غیر متعین طور پر مرد یاعورتیں ؛ اشخاص (جمع میں) ۔ (۱۴) (پرزور طریقے پر) انسان ؛ بشر ۔ (۱۵) ذی روح مخلوق (شاعری یا بدیع) ۔ (۱۶) (بغیر تاکید کے ) فرنچ یا جرمن (بول چال) ۔ (۱۷) (جمع) آباد ؛ معمور ۔

**Good people :** اجتماع سے خطاب کرنے کا ایك مہذب طریقہ ۔

**The little people /Good- :** پریاں ۔

**People : (v)** [Fr. 'peupler.'] (۱) بسانا ؛ آباد کرنا ؛ بسنا ؛آبادہونا ۔ (۲) معمور کرنا ؛ بھرنا ؛ فراہم کرنا (مویشی یا سامان) ۔ (۳) خیال کرنا ؛ تصور کرنا ؛ تصویر کھینچنا (آبادی سے بھری ہوئی) ۔ (۴) قبضہ کرنا (باشندے کی طور پر ) ؛ آبادی قائم کرنا ؛ آبادی سے بھر دینا (کسی ملك کو) ۔ (۵) (مجازاً) جاندار یا غیر جاندار چیزوں سے معمور کرنا یا بسانا ۔ (۶) آبادی بڑھانا ؛ آبادی کا بڑھنا ؛ کثر آبادی کا ہونا ۔

**Peopled : (v)** لوگوں سے بھرا ہوا ؛ آدمیوں کے ذریعہ قبضہ کیا ہوا ؛ آباد کیا ہوا ؛ باشندوں سے بھراہوا ؛ بود و باش رکھے ہوئے ؛ سکونت پذیر ۔

**Peopleless : (n)** غیر آباد ؛ لوگوں سے خالی ۔

**Peopler : (n)** آباد کرنے والا ؛ بسانے والا ؛ آباد کار ؛ مستعمر ؛ آبادگر ۔

**People's palace : (n)** مشرقی لندن کاادارہ(اس میں مزدوروں کے واسطے کتب خانہ ؛ دارالتفریح اور تعلیمی جماعتیں ہیں) ۔

**Pep : (n)** [Abbrev. of Pepper.'] (امریکا عامیانہ ) توانائی ؛ تاب و تواں ؛ سکت ؛ مستعدی ؛ سرگرمی ؛زور ۔

**Pep : (v)** (۱) تحریك کرنا ؛ سرگرمی دکھانا ۔ (۲) طاقت و قوت سے بھر دینا ۔

**Pep-pill : (n)** تحریك پیدا کرنے والی ٹکیا یا قرص ؛ حبّ تحریك ۔

**Pep-talk : (n)** گفتگو یا تقریر جس سے سننے والوں میں جرأت و ہمت پیدا ہو۔

**Pepful : (a)** قوی ؛ طاقت ور ؛چاق و چوبند ؛ مضبوط ؛ ہٹا کٹا۔

**Peperino/Pip- : (n)** [It. 'pepere.'] (ارضیات) فحمی چٹان ؛ ہلکی

ریتیلی (عموماً بھوری) آتشی چٹان : خارہ آتش فشانی؛ راکھی چٹان ۔

Pepino : (n) [Sp.] (نباتیات) کھیرا : خیّار ۔

Peplos/ Peplus : (n) [Gr. 'Peplos'.] یونان قدیم میں عورتوں کی ایک شال ۔

Peplum : (n) [L. ] (۱) دیکھو Peplos ۔ (۲) ایک قسم کا زنانہ لباس ۔

Pepo/ Peponmida : (n) [L. 'pipo.'] (نب) کدوویّہ : کوئی مغزدار پھل (مثلاً تربوزہ ، خربوزہ وغیرہ) ۔

Peponium : (n) (نباتیات) جنس کدّو : کدّو ۔

Pepper : (n) [OE. 'piper.'] (۱) کالی مرچ : سیاہ مرچ : گول مرچ؛ فلفل ۔ (۲) سیاہ مرچ کا پودا ۔(۳) (مجازاً) چرچرا : چرچری چیز : تیز ۔(۳) کنایہ آمیز اظہار ۔

African pepper : ایک قسم کی افریقی سیاہ مرچ ۔

Bell pepper : (n) سرخ مرچ ۔

Black pepper : (n) فلفل سیاہ : کالی مرچ (پودا)۔

Chilli-pepper : (n) (۱) دیکھوChilli ۔(۲) دیکھوPepper-tree ۔

Chinese pepper : (n) دیکھوJapanese pepper

Cyanne pepper : (n) تتیا مرچ ۔

Guinea pepper : (۱) دیکھوGuinea ۔ (۲) دیکھو African pepper ۔

Japanese pepper : جاپان اور چین کی ایک مرچ۔

Long pepper : (n) (نباتیات) پیپلا : دراز فلفل : مگھاں ۔

Melegueta pepper : ایک قسم کی مرچ ۔

White pepper : (n) فلفل سفید : دکھنی مرچ؛ سفید مرچ (یہ فلفل سیاہ کے پختہ ثمر ہوتے ہیں جن پر کم و بیش چھلکا اترا ہوا ہوتا ہے ) ۔

Pepper : (v) (۱) مرچیں چھڑکنا : مرچیں ڈالنا : مرچ کی طرح چھڑکنا (نیز مجازاً) ۔ (۲) (سطح پر) اس طرح چھڑکنا جیسے سیاہ مرچ چھڑکا ہوا ہو : چھڑکاؤ کرنا : چھڑکنا : بکھیڑنا : منتشر کرنا : (نیز مجازاً) ۔ (۳) گولیوں اور پتھروں کی بوچھار کرنا (لغوی و مجازی) ۔ (۳)گولی داغنا : فائر کرنا ۔ (۳) سخت سزا دینا : پیٹنا : زد و کوب کرنا : کندی کرنا ۔ (۵) حدت پیدا کرنا : تیزی دکھلانا : مسالے دار بنانا : چٹ پٹ بنانا (تحریر و تقریر کو) ۔

Pepper Alley : (n) لندن کی ایک گلی کا نام ۔

Pepper-and-salt : (n) ایک قسم کا کپڑا جو سیاہ اور ہلکے رنگ کے اون کو ملا کر بنایا جاتا ہے نیز اس سے بنا یا ہوا لباس ۔

Pepper-and-salt : (a) فلفل نمکی : پارچہ نمکی : رنگ فلفل نمکی ۔

Pepper-box : (n) (۱) مرچ دان (جس کے ڈھکن میں چھڑکنے کے لئے سوراخ ہوتے ہیں ) : فلفل دان : فلفل پاش ۔ (۲) (حقارتاً) چھوٹا مینار : ایٹن (Eton ) کے Fives court (ایک کھیل کا میدان) کا بے قاعدہ دمامہ : بے قاعدہ پشتہ ۔ (۳) (مجازاً) آتشی مزاج : تند خو ۔

Pepper-cake : (n) ادرک ڈالی ہوئی میٹھی ٹکیا کا مقامی نام ۔

Pepper-castor/ -caster : (n) (۱) مرچ دانی : مرچ پاش ۔ (۲) مرچ چھڑکنے کے لئے ایک قسم کا چھوٹا برتن ۔ (۳) (عامیانہ) ریوالور ۔

Pepper grass : (n) (۱) (نباتیات) تُرہ : تیزک : رشاد ۔ (۲) دیکھو Pillowort ۔

Pepper mill : (n) سیاہ مرچ پیسنے کی چھوٹی دستی مشین ۔

Pepper moth : (n) فلفل زدہ کیڑا ۔

Pepper plant : (n) سیاہ مرچ کا پودا : ایک قسم کا پودا ۔

Pepper pod : (n) ایک قسم کے پودے کی پھلی ۔

Pepper-pot : (n) (۱) دیکھو Pepper-box ۔ (۲) (ویسٹ انڈیز میں) گوشت کا سالن جس میں سرخ مرچ شامل ہو ۔

Pepper root : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Pepper sauce : (n) ترشی فلفل : ایک قسم کا مسالا یا چٹنی ۔

Pepper-tree : (n) (۱) جنوبی امریکا کا ایک سدا بہار درخت ۔ (۲) آسٹریلیا اور تسمانیا کا ایک قسم کا درخت جس کا پھل سیاہ مرچ کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Pepper wort : (n) (۱) کلھو کی ایک قسم ۔(۲) ایک قسم کا درخت ۔ (۳) نعنع آبی ۔

Peppercorn : (n) (۱) (نباتیات) فلفل : فلفل دانہ ۔(۲) دانۂ سیاہ مرچ جو بہ طور کرایہ دیا جاتا تھا (یورپ میں جس زمانہ میں سیاہ مرچ نہایت گراں تھی تو مکان وغیرہ کے کرایہ میں سیاہ مرچ کے دانے ادا کئے جاتے تھے ) ۔ (۳) (مجازاً به طور صفت ) برائے نام : نہایت کم ۔

Peppercorn rent : (n) برائے نام کرایہ : نہایت کم کرایہ ۔

Peppered : (a) سیاہ مرچ چھڑکا ہوا : فلفل سے نمکین کیا ہوا : فلفل زدہ : فلفل کے دانے کے مانند چھوٹے نقطوں سے مزین کیا ہوا : (بندوق کی) گولی کے ساتھ پھینکا ہوا ۔

Pepperer : (n) (۱) مرچ چھڑکنے والا : فلفل فروش ۔ (۲) (مجازاً) تند خو آدمی : گرم مزاج شخص ۔

Pepperidge/ -age : (n) (۱) Pipperidge کا متبادل ۔ (۲) (امریکا) سیاہ گوند : (شمالی امریکا میں) ایک قسم کا درخت جس کی لکڑی سخت ہوتی ہے ۔

Pepperily : (adv.) تیز مزاجی : تند خوئی کے ساتھ ۔

Pepperiness : (n) تند مزاجی : تند خوئی : آتش مزاجی ۔

Peppermint : (n) (۱) پودینے کی ایک قسم : پودینۂ فلفلی : نعنع فلفلی ۔ (۲) روغن پودینۂ فلفلی ۔ (۳) لوز نعنع : قرص نعنع : پیپر منٹ ۔ (۴) آسٹریلیا کے مختلف درختوں کے نام ۔

Peppermint-camphor : (n) دیکھو Menthol

Peppermint drop/ -lozenge : (n) قرص نعنع : پیپر منٹ ۔

Peppermint tree : (n) آسٹریلیا کے مختلف درختوں کے نام جس سے تیل نکالے جاتے ہیں اور جس کی خوشبو پیپر منٹ کی خوشبو جیسی ہوتی ہے ۔

Peppery : (a) (۱) مرچ کا : فلفلی سا : مرچ بھرا ہوا ۔(۲)(مجازاً)(تحریر و تقریر) چبھتی ہوئی : دل دوز ۔ (۳) (مجازاً شخص وغیرہ) چڑ چڑا : گرم مزاج : آتش مزاج : تیز مزاج : تند و تیز : تند خو : آتشی : تیز ۔

Peppy : (a) طاقت سے بھرا ہوا : طاقت ور ۔

Pepsin / -ine : (n) [G. 'pepsin.'] (کیمیا) جوہر عصیر معدہ : جوہر ہاضم : پپسین : یہ ایک خمیرہ (Fermer) ہے جو معدی ترشے میں پیدا ہوتا ہے اور جس سے غذا کے ہضم ہونے میں آسانی ہوتی ہے ۔

Pepsinate : (v) پپسین کے ساتھ مخلوط کرنا ۔

Peptic : (a) [Gr. 'peptikos.'] (۱) دیکھو Eupeptic ۔ (۲) دیکھو Digestive ۔ (۳) (طب) اچھا ہاضمہ دار : (کیمیا) پپسین ۔

Peptic /-al : (n) (۱) ہاضم دوا : جوہر ہاضم ۔ (۲) (جمع) آلات ہاضمہ : اعضائے ہاضمہ (مزاج ) ۔

Peptic digestion : (n) معدودی ہاضمہ : شکمی ہاضمہ ۔

Peptic glands : (n) (۱) (تشریح) غدود ہاضمہ : غدود (جو معداوی ترشہ پیدا کرتے ہیں) ۔

Peptic ulcer : (n) (طب) ناسور معدہ ۔

Peptician : (n) اچھا ہاضمہ والا : وہ شخص جس کا ہاضمہ بہتر ہو ۔

Pepticity : (n) اچھا ہاضمہ ۔

Peptics : (n) (تشریح) اعضائے ہاضمہ ۔

Peptide : (n) [Gr. 'peptid.'] (حیاتی کیمیا) ببتید : پپتید : پپٹائڈ : مرکب جس میں دو یا دو سے زیادہ Amino-acids (حامض امینی) ایک دوسرے سے وابستہ ہوتے ہیں ۔

Peptisation : (n) (کیمیا) لسونت سازی ۔

Peptigen : (n) [Gr. 'peptos' + -gen.'] (کیمیا) جوہر ہاضم زا ۔

Peptogenic / Peptogenous : (a) پپسین بنانے والا : جوہر ہاضم زائی ۔

Peptone : (n) [G. ] پپتون : ایک قسم کا ایلبومنی مادہ (غذا کے نائٹروجنی اجزا پر پپسین کے عمل سے یہ مادہ تیار ہوتا ہے ) ۔

Peptonization / Peptonisation : (n) (کیمیا) پپتون سازی ۔

Peptonize : (n) (پروٹینی اجزاء کو ) پپتون بنانا ۔

Peptonizer : (n) پپتون ساز ۔

Peptonoid : (a) پپتون جیسا : پپتون مانند ۔

Peptonuria : (n) (طب) پیشاب میں پپتون کا وجود ۔

Peptotoxin : (a) [Gr. 'peptos' + -toxin. ] ہاضمہ کے دوران پپتون سے بنا ہوا زہر آلود القلی نما ۔

Per : (prep.) [Fr. 'par.'] (۱) فی : وار (مثلاً ماہ وار) آنہ (مثلاً ماہانہ) : ہر ۔ (۲) بذریعہ : بہ واسطہ : بہ وسیلہ (جیسے

Perjured : (a) پیماں شکن : جس نے جھوٹا حلف اٹھایا ہو۔

Perjurer : (n) [AFr. 'par- , perjurour.'] پیماں‌شکن : دروغ حلفی کرنے والا : جھوٹی قسم کھانے والا ۔

Perjurious : (a) (۱) خلاف بیانی کرنے والا : جھوٹی قسم کھانے والا- (۲) دروغ گوئی کا : دروغ گویانہ ۔

Perjuriously : (adv.) دروغ گوئی سے : دروغ حلفی سے ۔

Perjury : (n) [L. 'perjurium.'] (۱) (قانون)دروغ حلفی: دروغ بیانی: خلاف بیانی : جھوٹی قسم :جھوٹا حلف : جھوٹی گواہی. (۲) نقص عہد : عہد شکنی ۔

Subornation of perjury : (قانون) ترغیب دروغ حلفی.

Perk : (a) [Goes with Perk . v. ] شوخ : گستاخ : زبان دراز : منہ پھٹ : متکبر : مغرور : دیدہ دلیر : ڈھیٹ : ہوشیار : تیز : چست و چالاک : خود پسند : بننے والا: چاق و چوبند : پھرتیلا ۔

Perk : (v) [Fr. 'perquer.' ] (۱) اکڑنا : اینٹھنا : اینٹھ کر یا اکڑ کر چلنا : تفاخر سے سر اٹھانا یا سر ابھارنا : سینہ نکالنا. (۲) چاق و چوبند بنانا: آراستہ کرنا : سجانا : سلیقہ سے ترتیب دینا.

To perk up : شگفتگی یا زندہ دلی کرنا : (بیماری یاافسردگی کے بعد) ۔

Perk : (n) (۱) بالائی آمدنی : دستوری : بالائی یافت. (۲) دیکھو (روزمرہ) .Perquisite ۔

Perkily : (adv.) مغرورانہ : گستاخی کے ساتھ : چابک دستی سے : ہوشیاری سے : شوخ چشمانہ : گستاخانہ طریقہ سے ۔

Perkiness : (n) خود ادعائی : خود نمائی : شوخ چشمی : بیباکی : ڈھٹائی ۔

Perkinean /Perkinistic : (a) پرکنی کے علاج سے متعلق ۔

Perkinism : (n) (تاریخ) (طب) الیشا پرکنس (Elisha Parkins) کے ذریعہ علاج کرانے کا ایک طریقہ ۔

Perkinize : (v) الیشا پرکنس کے طریقہ سے علاج کیاہوا.

Perky : (a) (۱) خود پسند : خود نما :شوخ : گستاخ : چاق و چوبند : متکبر : مغرور. (۲) مسرور : شاداں : مگن.

Perlaceous : (a) [f. Pearl + -Aceous ] صدف کی قسم کا : صدفی : مرواریدنما.

Perlite /Pearlite : (n) [Fr. 'perlite .' ] لاوی یا چٹکنی یا کڑکنی چٹان.

Perlite iron : (n) (معدنیات) سنگ مروارید : شیشہ' آتش فشانی کی ایک قسم.

Perlitic : (a) سنگ مروارید سے متعلق.

Perm : (بول چال ) Permanent wave کا مخفف ۔

Permafrost :(n) زیر سطحی زمین جس کا درجہ حرارت قطب شمالی کی طرح پورے سال سے Ooc کم رہتا ہے: دائمی برف یا جما ہوا پانی : سطح زمین کے اندر مختلف گہرائیوں میں پایا جانے والا تہ دار طبقہ جو قطب منجمد کے مماثل ہوتا ہے ۔

Permalloy : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ ) پرم بھرت : پرم الوائے ۔

Permanence : (n) [med. L. 'permanentia.' ] دوام : بقا : پائداری : استمرار :ہمیشگی : ثبات : بر قراری : استقلال : استحکام : قیام ۔

Permanency : (n) (۱) دیکھوPrec . (۲) استقلال : استحکام :دوام : ثبات . (۳) مستقل خدمت :عہدہ یاشخص ۔

Permanent : (a) [L. 'permenens , -ent .' ] (۱) مستقل : پائدار: دیر پا : پکا . (۲) دائم : قائم : باقی : دوامی : دائمی : مدامی : استمراری : مستحکم ۔

Permanent certificate : (n) پکی سند : پختہ سند.

Permanent debt : (n) (۱) (معاشیات) دائمی قرض . (۲) مستقل ادھار: دائمی زیر باری ۔

Permanent gas : (n) (طبیعیات) مستقل گیس (ہائیڈروجن ، آکسیجن وغیرہ)-

Permanent hardness : (n) (طبیعیات)مستقل سنگینی.

Permanent magnet : (n) (مقناطیس ) مستقل مقناطیس.

Permanent settlement : (n) (سیاسیات) دوامی بندوبست.

Permanent wave : (n) بال میں پائدار لہریں بنانے کا ایک طریقہ .

Permanent way--road : (n) راہ ثابت : ریل کی پکی سڑک .

Permanently : (adv.) دائماً ؛ مستقل طور پر ۔

Permanganate : (n) (کیمیا) پرمنگانك ایسڈ کا ایك نمك مثلاً پوٹاشیم پرمنگنیٹ پر منگنات جس کا فارمولا ھے $KMnO_4$ ۔

Permanganic : (a) (کیمیا) میگنیز سے حاصل کیا ہوا ایك ایسڈ $HMnO_4$۔

Permeability : (n) [f. next + -ity.] اثر پذیری ؛ نفوذ پذیری ؛ سرایت پذیری؛ (طبیعیات) نفوذ پذیری ؛ (برقیات) نفاذ پذیری ۔

Magnetic permeability :(مقناطیس) مقناطیسی نفاذ پذیری.

Permeable : (a) [Late L. 'permeabilis.'] سرایت پذیر ؛ نفوذ پذیر ؛ قابل نفوذ ؛ قابل عبور ؛ رطوبت پذیر ؛ پولا؛ مسام دار ؛ جذب کرنے والا ۔

Permeably : (adv.) سرایت پذیری سے ؛ نفوذ پذیری کے ساتھ ۔

Permeameter : (n) (الیکٹرك انجینئرنگ ) نفاذ پیما ۔

Permeance : (n) سرایت ؛ نفوذ ؛ جذب ؛ جاذبیت ؛ نفوذ پذیری ؛ سرایت پذیری ؛ (مقناطیس ) نفاذیت ۔

Permeant : (a) [L. 'permeans, -ant.] نافذ ؛ سرایت کرنے والا ؛ نفوذ کرنے والا ۔

Permeate : (v) [Stem of L. 'permeare.'] سرایت کرنا ؛ ساری ہونا ؛ بسنا ؛ رچنا ؛ داخل ہونا ؛ نفوذ کرنا ؛ گھسنا ؛ بیٹھنا ؛ جذب ہونا یا کرنا ؛ رگ و پے میں پیوست ہونا یا سرایت کرنا ؛ چھا جانا (.With through, into , among) .

Permeation : (n) سرایت ؛ اثر ؛ نفاذ ؛ دخول ؛ گھسنا ؛ جذب ؛ جاذبیت ؛ (مقناطیس) نشر ۔

Magnetic permeation : مقناطیسی نفاذ ۔

Permeative : (a) گھسنے والا ؛ داخل ہونے والا ؛ سرایت کرنے والا ؛ جذب کرنے والا ؛ نفوذی ۔

Permensem : (adv.) ماہوار ؛ ماہانہ ؛ ماہ بہ ماہ ۔

Permian : (a) (ارضیات) قدیم ترین سلسلۂ طبقات الارض کے بالاترین حصے کے متعلق ؛ جس میں زیادہ سرخ رتیلے اور میگنیشیائی کلسی پتھر ہوتے ہیں ۔

Permian : (n) پرمین طریقہ ۔

Permissibility : (n) جائز ؛ روا ؛ مباح ہونے کی حالت ؛ اجازت ۔

Permissible : (a) [med. L. 'permissibilis.'] جائز ؛ روا ؛ مباح ؛ مناسب ؛ درست ؛ بجا ؛ قابل اجازت ؛ قابل تسلیم ۔

Permissibleness : (n) دیکھو Permissibility

Permissibly : (adv.) روا طور پر ؛ بجا طور پر ؛ جائز طور پر ۔

Permission : (n) [L. 'permissio.'] (۱) اجازت ؛ اذن ؛ جواز ؛ پروانگی ؛ رضامندی ؛ رخصت ؛ فرصت ۔ (۲) اجازت نامہ ؛ تصدیق ۔

Permissive : (a) [med. L. 'permissivus.'] (۱) اجازت دینے کی صفت ؛ اجازتی ؛ جوازی ؛ روا رکھنے والا ؛ جائز رکھنے والا ۔ (۲) اجازت دی ہوئی ؛ تسلیم شدہ ؛ مانا ہوا ؛ اختیاری (ضد لازمی) غیر مزاحم ؛ غیر مانع ۔(۳)روا دار؛ آزاد خیال جو خصوصاً جنسی معاملات میں آزادی کا حامی ہو ۔

Permissive legislation : (n) وہ قانون جو کسی فعل کی اجازت دیتا ہو مگر اس کے ارتکاب پر مجبور نہ کرتا ہو ۔

Permissive society : (n) آزاد خیال سماج ؛ وہ سماج جس میں جنسی روابط پر پابندی نہ ہو ۔

Permissive waste : (n) (قانون) مرمت نہ کرنے کی وجہ سے جائز نقصان ۔

Permissively : (adv.) ازراہ جواز ؛ جواز کے طور پر ۔

Permissiveness : (n) جواز ؛ اجازت ؛ اذن ۔

Permit : (n) [f. Permit (v)] (۱) اجازت نامہ ؛ پروانہ ؛ پروانۂ راہداری ؛ جواز ؛ اجازہ ؛ مرخصی ؛ رونّا (خصوصاً قابل محصول اشیاء کو خشکی پر اتار نے یا قابل محصول چیزوں کو لے جانے کا نام ۔ (۲) اجازت ؛ رخصت (خصوصاً جو پہلے دی گئی ہو ) (سیاسیات) اجازت نامہ ؛ پرمٹ ۔

Entry permit : اجازہ دخول ؛ آنے کی اجازت ۔

Exit permit : اجازہ خروج ؛ جانے کی اجازت ۔

Permit : (v) [L. 'permittere.'] (۱) اجازت دینا ؛ اذن دینا ؛ موقع دینا ؛ رخصت دینا ؛ پروانگی دینا ؛ اختیار دینا ۔ (۲)مجاز کرنا ؛ ادا کرنا؛ چھوڑ دینا ؛ (شخص یا چیز) کچھ کرنے کی اجازت دینا ۔ (۳) ('ive' کے ساتھ )

خود سے پورا کرنے کی اجازت دینا ۔ (۳) مانع نہ ہونا ؛ منتقل کرنا؛ منتقل ہونا ؛ روا رکھنا ۔

Weather permitting : اگر موسم موافق یا مساعد ہوا۔

Permit holder : (n) اجازت نامہ دار۔

Permittance : (n) (الیکٹرک) برقی گنجائش ۔

Permittee : (n) مجاز ؛ پروانہ رکھنے والا ؛جواز نامہ رکھنے والا ؛ اجازت نامہ رکھنے والا۔

Permitter : (n) پروانہ دینے والا ؛ اجازت دینے والا ۔

Permutability : (n) تبادل پذیری ؛ مبادلہ پذیری ؛ تبدیلی ۔

Permutable : (a) [Late L. 'permutabilis.'] تغیر کی صلاحیت رکھنے والا ؛ تبادل پذیر ؛ مبادلہ پذیر ۔

Permutableness : (n) تبدیل ؛ تبادل پذیری ۔

Permutably : (adv.) تبادل پذیری کے ساتھ ؛ تبدیلی کے لحاظ سے ۔

Permutation : (n) [L. 'permutare .'] (۱) (ریاضیات) ترتیب ؛ (جمع میں) تبادل ۔ (۲) (لسانیات) حرف صحیح کا تغیر یا تحریف ۔ (۳) (منطق) استنتاج متکافیہ ؛ اخلاق و رفتار میں تغیر کلّی ۔

Permutation lock : (n) ایسا تالا جس کے مختلف حصوں کو ایک خاص ترتیب دینا اس کے کھلنے یا بند ہونے کا سبب ہوتا ہو ؛ ایک قسم کا ابجدی قفل۔

Permutator : (n) (الیکٹرک) رو بدل۔

Permute : (v) [L. 'permutare.'] (۱)(ریاضیات) ترتیب میں تبدیلی کرنا۔ (۲) (لسانیات) تقلیب و تحریف کرنا (حروف صحیح میں) ؛ ترتیب بدلنا۔

Permuter : (n) ترتیب میں تبدیلی کرنے والا ؛ قلب و تحریف کرنے والا۔

Pern : (n) [mod L. 'pernis.'] زنبور خور (ایک پرندہ جو شہد کی مکھیوں اور بھڑوں کے بچوں کو کھاجاتاهے ) ؛ (حیوانیات) نحل خور شکرا۔

Pernancy : (n) [AFr. 'pernance .'] کوئی چیز قبضہ میں لے لینا ؛ موصول (کرایہ ، عشر وغیرہ) ؛ مداخل ۔

Pernicious : (a) [L. 'perniciosus.'] تباہ کن ؛ برباد کن ؛ مضر ؛ مہلک ؛ تباہ کار ؛ مضرت رساں ؛ ایذا رساں ؛ زیاں کار؛ برباد کرنے والا ؛(طب ) مضر ؛ خبیث ؛ مہلک ؛ جاں ستاں۔

Pernicious anemia : (n) (طب) مہلک فقر الدم ؛ خطرناک حد تک خون کی کمی ۔

Pernicious disease : (n) (طب) مہلک مرض ۔

Pernicious fever : (n) (طب) شدید بخار ۔

Algide pernicious fever : (طب) حمّیٰ خبیثہ ؛ تپ خبیث ۔

Comatose pernicious fever : (طب) حمّیٰ غشیہ ؛ تپ بیہوشی ۔

Diaphoretic pernicious fever : (طب) حمّیٰ عرقیہ ؛ تپ پسینہ ۔

Haemorrhagic pernicious fever : (طب) حمّیٰ دمویہ ؛ تپ خونی ۔

Perniciously : (adv.) زیاں کارانہ ؛ مضرت رساں طور پر ؛ مہلک طریقہ سے ۔

Perniciousness : (n) زیاں کاری ؛ مضرت رسانی ؛ مضرت ؛ تباہ کاری ۔

Pernickety : (a) [Origin unkn.] (۱)( شخص) باضابطہ ؛باقاعدہ؛ پابند آداب و آئین ؛ صحت پسند ؛ نازک ؛ نازک مزاج ؛ تنک مزاج ؛ نک چڑھا؛ (روزمرہ) بے حد محتاط ؛ نازک دماغ ؛ نازک مذاق ۔ (۲) (چیز ، کام) نازک ؛ مشکل سے قابو میں آنے والا ؛ کار ظریف ؛بہت احتیاط سے کرنے کا(کام) ۔

Pernis aptivorus : (n) (حیوانیات) نحل خور شکرا۔

Pernictate : (v) [Stem of L. 'pernoctare.'] شب بیداری کرنا (خصوصاً عبادت کے لئے ) ؛ رت جگا کرنا ۔

Pernoctation : (n) [Late L. 'pernoctatio.'] (دینیات) شبینہ ؛ رت جگا (کلیسا) ؛ شب گذاری ؛ شب بیداری ؛ شب زندہ داری ۔ (۲) یونیورسٹی کے حدود میں بیداری ۔

Perofskite/ Perov-/ Perow- : (n) [f. name Perovski.'] (کان کنی) کیلشیم کا ٹیٹانیٹ ۔

Perone : (n) [Gr. 'perone .'] (تشریح) مشظّیہ ؛دیکھو Fibula.

Peroneal : (a) [mod. L. 'peronaeus.'] (تشریح) پیرون سے

متعلق : شظّی ۔

Peroneo- : جزو کلمہ : پنڈلیوں کی ہڈی کے معنی میں آتا ھے ۔

Peroneous : (n) [mod. L. ] (تشریح) پنڈلی سے متصل بہت سے عضلات کے نام : عضلہ شظیہ ۔

Peronospora : (n) [mod. L. ] (نباتیات) ایك قسم کا پودا ۔

Peroral : (a) (حیوانیات) حول دہن ۔

Perorate : (v) [Stem of L. 'perorare.' ] (۱) طول طویل تقریر کرنا : دیر تك بولنا ۔ (۲) جو شیلی تقریر کرنا : ہیجان انگیز تقریر کرنا : خطیبانہ تقریر کرنا ۔ (۳) تقریر ختم کرنا یا آخر میں اس کا خلاصہ بیان کرنا ۔

Peroration : (n) [L. 'peroratio.'] (۱) خلا صۂ تقریر : خاتمۂ تقریر : خطبہ : خاتمۂ نطق : تقریر کا وہ فصیح حصہ جو آخر میں ہوتا ھے ۔ (۲) تقریر : بیان : مکالمہ : بات چیت : خطیبانہ عبادت ۔

Peroxidation / Peroxidizement : (n) پروکسائیڈ میں تبدیلی ۔

Peroxide : (n) وہ مرکب جس میں آکسیجن کی زیادتی ہو ۔

Peroxide of Hydrogen : (n) (بول چال) ہائیڈروجن پروکسائڈ جو سر کے بال کو سفید کرنے کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

Peroxided : (a) ہائیڈروجن پروکسائڈ سے رنگا ہوا ۔

Perpendicular : (a) [L. 'perpendicularis.' ] عمودی : قائم : سیدھا : ڈھلوان : (چڑھاؤ ، صعود) کھڑا : ایستادہ : عمود ۔ (۲)( شخص ) سیدھے طرز کا : سیدھے رخ کا : صاف انداز کا : کھڑا : نیز سیدھا کھڑا(مزاحاً) ۔ (۳) (ہندسہ) عمودی لائن کا : عمودی خط والا : عمودی سطح والا ۔ (۵) (تعمیرات) تیسرے طرز سے متعلق جو چودھویں سے سو لہویں صدی تك انگلستان میں رائج تھا ۔

Perpendicular : (n) (۱) شاقول : ساھول : سہاول : دیوار کی کجی ناپنے کا آلہ ۔ (۲) (ہندسہ) عمودی خط : خط قائم : خط عمود : عمودی سطح : عمودی چہرہ ۔(۳) سیدھی حالت ۔ (۴) عمودی خط یا سمت ۔ (۵) (عامیانہ)وہ دعوت جس میں مہمان کھڑے رہتے ہیں ۔ (۶)(ارضیات) کھڑی چٹان ۔ (۷) (جمع ) عمودین : دو عمودی خط : خطوط عمودی (یہ دو مفروضہ خطوط ہیں جو جہاز کا خاکہ بنانے اور اس کا طول متعین کرنے میں استعمال ہوتے ہیں) ۔

Out of the perpendicular : (ہندسہ) غیر عمودی ۔

The perpendicular : عمودی خط یا سمت ۔

Perpendicular line : (n) (ہندسہ ) خط عمودی ۔

Perpendicularity : (n) (ہندسہ) عمودیت : سیدھاپن : سیدھی حالت میں ۔

Perpendicularly : (adv.) عموداً : عمودی انداز میں : عمودی طور پر ۔

Perpetrable : (a) قابل ارتکاب : انجام کے لائق : لائق جسارت ۔

Perpetrate : (v) [Stem o fL. 'perpetrare.' ] ارتکاب کرنا : مرتکب ہونا : مبادرت کرنا : جسارت کرنا : انجام دینا : ارتکاب (جرم) کرنا ۔

Perpetration : (n) (قانون) ارتکاب جرم کا عمل : ارتکاب جرم یا خطا : ارتکاب : انجام (عمل زشت) : نابکاری : بد ذاتی : خباثت : پاجی پن ۔

Perpetrator : (n) مرتکب : فاعل (عمل زشت) : ارتکاب کرنے والا ۔

Perpetual : (a) [L. 'perpetuals.' ] (۱) دائمی : ابدی : دائم : جاودانی : دوامی : استمراری : پائیدار ۔ (۲) ہمیشگی : لگاتار : متواتر : مسلسل : بار بار : بغیر وقفہ کے ۔

Perpetual : (adv.) دائماً : دواماً : علی الدوام : ہمیشہ : سدا ۔

Perpetual apparition : (n) (فلکیات) ابدی الظہور ۔

Perpetual bond : (n) دوامی تمسك ۔

Perpetual calender : (n) دوامی کلینڈر : دائمی تقویم ۔

Perpetual curacy / -cure :(n) دیکھو Curate

Perpetual curate : (n) دیکھو Curate

Perpetual day : (n) (فلکیات)ابدی النہار ۔

Perpetual disappearance : (n) (فلکیات) ابدی الخفا ۔

Perpetual grant : (n) (قانون) دوامی معافی ۔

Perpetual injunction : (n) (قانون) دوامی ہدایت : دائمی حکم امتناعی ۔

Perpetual motion : (n) دائمی حرکت : استمراری حرکت (یعنی مشین

کی حرکت جو ایک بار شروع ہو جائے تو کبھی نہ تھمے ) .

Perpetual night : (n) (فلکیات) ابدی اللیل .

Perpetual settlement : (n) دوامی تملیک .

Perpetualism : (n) (دینیات) ابدیت .

Perpetualist : (n) قائل ابدیت .

Perpetually : (adv.) دائماً : دواماً : علی الدوام : ہمیشہ : سدا .

Perpetualness : (n) (۱) دوام : بقا : جاودانی : ثبات . (۲) دیکھو Perpetuity.

Perpetuance : (n) [Gr. 'perpetuance.'] دوام : استمرار : دیرپائی : ثبات: بقائے دوام : جاودانی .

Perpetuate : (a) [L 'perpetuatus.'] دائمی : جاوداں : ہمیشگی .

Perpetuate : (n) [Stem of L. 'perpetuere.'] دائمی کرنا یا بنانا : دوام بخشنا : ہمیشگی عطا کرنا : غیر متعین طور پر جاری رکھنا : غیر متعین طور پر برقرار رکھنا : زندہ جاوید کرنا : ابدی زندگی بخشنا : جاودانی عطا کرنا .

Perpetuation : (n) دیکھو Perpetuance

Perpetuator : (n) جاودانی عطا کرنے والا : ہمیشگی بخشنے والا : دوام بخشنے والا : زندہ جاوید کرنے والا : گمنامی سے بچانے والا : بقائے دوام بخشنے والا : قائم رکھنے والا : برقرار رکھنے والا .

Perpetuity : (n) [L. 'perpetuitas.'] (۱) دوام : بقا : جاودانی : ثبات : ہمیشگی : ابدیت : دائمیت . (۲) دائمی قبضہ : ملک استمراری . (۳) (قانون) دوامی قبضہ : قبضۂ مدامی : (علاقہ) دائمی طور پر ناقابل انتقال ہونے کی حالت یا صفت . (۴) دوامی سالانہ عطیہ یا وظیفہ. (۵) (فلکیات) دوام : ابد .

In , to , for perpetuity : ہمیشہ کے لئے : دائماً : تادوام : غیر معین مدت تک کے لئے .

Perplex : (v) [L. 'perplexus.'] (۱) (شخص کو) الجھانا : حیران کرنا : پریشان کرنا : حیرت میں ڈالنا : زچ کرنا : گمراہ کرنا : بھٹکانا : الجھاؤ میں ڈالنا . (۲) پیچیدہ کرنا : پھنسانا : ملانا : مخلوط کرنا (چیزوں کا): درہم برہم کر دینا : بے ترتیب یا گڈمڈ کر دینا . (۳) جال میں پھانسنا : الجھانا : دشواری میں ڈالنا: ایک دوسرے کے ساتھ لپٹنا یا لپیٹنا : خلط ملط کرنا : شبہ میں ڈالنا : پریشانی میں ڈالنا : الجھن میں ڈالنا .

Perplexed :(a) (۱) حیران : مبہوت : پیچیدہ : مضطرب : پریشان خاطر : مشوش : سرگشتہ : گیج . (۲)(اشیا) پیچیدہ : مشکل : دشوار : ادق : الجھا ہوا : مبہم . (۳) جال میں پھنسایا ہوا : پیچ در پیچ : پر پیچ : گنجلک .

Perplexedly : (adv.) پیچیدہ طور پر : پریشان طور پر : متحیرانہ: حیرت سے .

Perplexedness : (n) (۱) سر گشتگی : حیرانی : حیرت : پیچیدگی : تحیر : پریشانی : درہمی : الجھن : الجھاؤ : دقت : تشویش : اضطراب : مخمصہ : جنجال . (۲) جو پریشانی کی وجہ ہو : چیز پیچیدہ : مایۂ حیرت . (۳) کسی چیز کی مشکوک حالت : کسی چیز کی پریشان کن حالت : دشواری .

Perplexing : (a) پیچیدہ : الجھاؤ میں ڈالنے والا : پریشان کن .

Perplexingly : (adv.) متحیرانہ : مشوشانہ طور پر : حیران کن طریقے سے : پیچیدہ طور پر .

Perplexity : (n) [Late L. 'perplexitas.'] دیکھو Perplexedness

Perquisite : (n) [med. L. 'perquisitum .'] (۱) (قانون) بالائی آمدنی : ملک اکتسابی (موروثی نہیں) : دستوری : بالائی یافت . (۲) مزدوری یا مشاہرہ کے علاوہ آمدنی یا منافع . (۳) فتوح : فتوحات (یعنی وہ آمدنی جو نوکر یا ملازم اپنی معمولی تنخواہ یا اجرت کے علاوہ کسی دوسرے ذریعہ سے کمائے ) . (۴) زمیندار کی وہ آمدنی جو معمولی محاصل کے علاوہ ہو . (۵) انعام (جس کا مستحق ، ملازم بر خاستگی کے وقت ہوتا ہے) : رواجی : دستوری: ٹپ : انعام متعارفی (جو مہمان ، ملازم وغیرہ کو دیتا ہے ) . (۶) وہ شے جو استعمال کے بعد نوکروں کو دے دی جاتی ہے جیسے اترن وغیرہ جو نوکر کا حق ہوتا ہے . (۷) کسی آفس کا مشاہرہ : دفتری تنخواہ . (۸)(مجازاً) چیز جس کا اختیار کسی شخص کو ہو :شے جس کا اختیار کلی کسی کو حاصل ہو : حق انحصاری .

Perquisition : (n) [late L. 'perquisitio.'] جستجو ئے کامل : باز رسی دقیق : خصوصاً گھر کی تلاشی کسی شخص کی یا ملزمانہ دستاویز کی جستجو میں .

**Perradial : (a)** [f. 'perradius + - al .] (حیوانیات) کرن مرجانیہ سے متعلق : ابتداء شعاعی ۔

**Perradius : (n)** [mod. L. ] (حیوانیات) کرن مر جانیہ ۔

**Perron : (n)** [Fr. 'perron.'] (۱) پتھر کا مضبوط چبوترا جو اس صلیب کی بنیاد ہو جو بازار میں نصب ہوتی ہے : مجسمہ کا پایۂ سنگ ۔ (۲) (تعمیرات) چبوترہ در چبوترہ : چبوترے کی سیڑھیاں : شہ نشین خصوصاً کلیسا کے سامنے کا چبوترہ جس میں سیڑھیاں ہوتی ہیں ۔

**Perroquet/ P.auk :** دیکھو Parakeet

**Perruque : (n)** وگ : (بالوں کی ٹوپی) جو کہ سترھویں صدی سے اٹھارھویں صدی تک استعمال کی جاتی تھی ۔

**Perry : (n)** [ME. 'pereye.'] ناشپاتی کی شراب ۔

**Perscrutation : (n)** [L. 'perscrutatio.'] احتیاط کے ساتھ جانچ پڑتال : دقیق تنقیح : اچھی طرح سے چھان بین : تجسس عمیق : تحقیق عمیق ۔

**Perse : (adv.)** [L. ] بذاتہ : فی نفسہٗ : فی ذاتہ : اپنے سے ۔

**Perse : (n & a)** [ME. 'pers.'] نیلا رنگ ۔

**Persea : (n)** [Gr. 'persea.'] (۱) (قدیم) (اساطیر) مصر اور ایران کا ایک متبرک پھل دار درخت ۔ (۲) (نباتیات) خر زہرہ کی قسم کا ایک درخت ۔

**Persecute : (v)** [Fr. 'persecuter.'] (۱) دشمنی سے تعاقب کرنا : عداوت کے ساتھ پیچھا کرنا : ضرر رساں حالت میں پیچھا کرنا : خصوصاً رافضیانہ خیالات یا عقیدے کے لئے ظلم و زیادتی کرنا ۔ (۲) ایذا دینا : اذیت پہنچانا : تعدی کرنا : ظلم کرنا : جور کرنا : جبر کرنا : ستانا : عقوبت پہنچانا : (سوال کرکے) تھکا دینا : تکلف دینا : قافیہ تنگ کرنا : پریشان کرنا : تشویش میں ڈالنا : سخت اصرار کرنا : پیچھے پڑجانا ۔

**Persecution : (n)** [L. 'persecutio.'] (۱) جو رو جفا : زجرو آزار : اذیت : تعقیب : شکنجہ : جبر : ایذارسانی : اذیت رسانی ۔ (۲) عقوبت : تعذیب (خصوصاً جو کسی خاص رائے یا مذہبی عقائد کی بنا پر ہو) ۔ (۳) (سیاسیات ، دینیات) اذیت : تصدیع ۔

**Persecution delusion : (n)** (نفسیات) اختباط اذیت ۔

**Persecutor : (n)** [Late L. 'persequi.'] عقوبت رساں : ستم گر : جفا شعار : ظالم : جابر : جابر (خصوصاً وہ شخص جو ذاتی رائے یا عقائد کی بنا پر ظلم کرتا ہے ) ۔

**Perseid : (n)** [mod. L. 'perseis.'] (فلکیات) فرساویہ : شہب فرساوی : شہاب ثاقب کا ایک گروہ ۔

**Perseity : (n)** [med. L. 'perseitas.'] قائم بالذات : (فلسفہ) ذاتیت : ذاتی وجود ۔

**Persepolis : (n)** (تاریخ) تخت جمشید : (قدیم جغرافیہ) اسطخر : ہنحامنشی دور کا قدیم پایۂ تخت ۔

**Perseverance : (n)** [L. 'perseverantia.'] (۱) استقلال : ثابت قدمی : مداومت : اصرار : عزم بالجزم : استقامت ۔ (۲) (دینیات) نجات یقینی : دائمی سعادت (عیسائیوں کے ایک فرقہ کا یہ عقیدہ کے جو لوگ حیات ابدی کے لئے منتخب کئے گئے ہیں وہ دائمی سعادت میں رہیں گے اور ان سے کبھی لغزش نہیں ہو گی ) ۔

Final perseverance /Perseverance of the saints: یہ عقیدہ کہ جو لوگ حیات ابدی کے لئے منتخب کئے گئے ہیں وہ دائمی سعادت میں رہیں گے : کالونیت کے پانچ اصولوں میں سے ایک : استقامت مقدسین دین ۔

**Preserveration : (n)** (نفسیات) تکرار فعل : تکرار تصور ۔

**Persevere : (v)** [L. 'perseverare.'] لگا رہنا (کسی کام میں ) : ثابت قدم رہنا : استقلال رکھنا : مداومت کرنا : استقامت اختیار کرنا : عزم و ارادہ پر قائم رہنا : مستقل رہنا : جما رہنا : اصرار کرنا : جدو جہد جاری رکھنا ۔

**Perserveringly : (adv.)** بالاستقلال : ثابت قدمی کے ساتھ : مستقل مزاجی کے ساتھ : مستقل مزاجی سے : استقامت کے ساتھ ۔

**Persia : (a)** (ارضیات) فارس : ایران ۔

**Persian : (a)** [Late ME. 'persian.'] (۱) ایران سے متعلق : ایرانی : پارسی : فارسی : عجمی : ایران کی ۔ (۲) ایران کی خاص پیداروں اور مصنوعات کے نام کے ساتھ استعمال ہوتا ہے جیسے ایرانی قالین ۔ (۳)(تعمیرات) ایسے ستون کے لئے استعمال ہوتا ہے جو مرد کی شکل میں ہوں ۔

**Persian : (n)** (۱) ایران کا باشندہ : باشندۂ فارس : ساکن عجم :

اہل ایران ۔ (۲) فارسی زبان : فارسی ۔ (۳) (تعمیرات) ستون جو مرد کی شکل میں ہو اور قدیم ایرانی لباس پہنے ہوئے ہو ۔ (۴) دیکھو Persiennes ۔

**Persian berries : (n)** سیاہ توسہ :ایک قسم کا ایرانی پھل ۔

**Persian blinds : (n)** (جمع میں) جھل ملیاں (کھڑکی کی) ۔

**Persian carpet : (n)** ایرانی قالین ۔

**Persian cat : (n)** ایرانی بلّی (اس کے بال لمبے اور ملائم ہوتے ہیں اور دم موٹی ہوتی ہے ) ۔

**Persian characters : (n)** فارسی رسم خط ۔

**Persian clover : (n)** (نباتیات) شفتل ۔

**Persian drill : (n)** ایک قسم کا دستی برما ۔

**Persian earth : (n)** دیکھو Indian red

**Persian fire : (n)** (مرضیات) دیکھو Anthrax

**Persian gulf : (n)** (جغرافیہ) خلیج فارس ۔

**Persian insect-powder : (n)** ایک قسم کا کیڑا مار سفوف : ایک قسم کا کرم کش پاؤڈر ۔

**Persian lamb : (n)** بخارا کی سیاہ بادامی رنگ کی نرم اور مضبوط پوستین (بھیڑ کی) ۔

**Persian lawn : (n)** بہت عمدہ سادہ بنا ہوا سفید سوتی کپڑا جو لنن سے مشابہ ہوتا ہے ۔

**Persian lily : (n)** سوسن کے پودے کی شکل کا ایک پودا ۔

**Persian morocco : (n)** ایک قسم کا مراقشی چمڑا ۔

**Persian nightingale : (n)** بلبل ۔

**Persian silk : (n)** ایرانی ریشم ۔

**Persian wheel : (n)** (میکانیات) ناعور : رہٹ ۔

**Persic : (a)** [L. 'persicus.'] پرشیا یا فارسی زبان سے متعلق ۔

**Persic : (n)** فارسی زبان ۔

**Persicaria : (n)** [med. L. 'persicaria.'] ایک قسم کا پودا : (نباتیات) جنس شفتالو : جنس خوخ ۔

**Persico(t) : (n)** [L. 'persicum.'] ایک قسم کی شراب جو شفتالو اور خوبانی کی گٹھلیوں کو الکحل میں پیس کر بنائی جاتی ہے ۔

**Persiennes : (n)** [Fr. ] (جمع میں) جھل ملیاں (کھڑکی کی) ۔

**Persiflage : (n)** [Fr. 'persifler.'] شوخی : مذاق : مزاح : دل لگی : ظرافت : بذلہ سنجی ۔

**Persifleur : (n)** شوخ : لطیفہ گو : بذلہ سنج : ظریف ۔

**Persimmon : (n)** [Early forms 'put chamin.'] (۱) پرسی من: امریکی کھجور : خرمالو : ایک قسم کی کھجور (جس کے پھل پیلے ہوتے ہیں ، جب ان پر پالا پڑتا ہے تو یہ پک کر ملائم اور میٹھے ہو جاتے ہیں ) ۔ (۲) خرمالو کا درخت ۔

**Persist : (v)** [L. 'persistere.'] جما رہنا : اصرار کرنا : مصر ہونا ۔ (۲) ثابت قدم رہنا : قائم رہنا (کسی رائے یا طریق عمل پر مضبوطی سے ) ۔

**Persistence : (n)** [Fr. 'persistance .'] (۱) استمرار : قرار : ثابت قدمی : استقلال : استواری : دوام ۔ (۲) اصرار : ضد : ہٹ : کسی بات پر جماؤ : مواظبت : برداشت : تحمل (کی قوت) ۔

**Persistence of impression : (n)** خیال کا استقلال : استقامت ارتسام ۔

**Persistence of force/ -energy : (n)** دوام توانائی کا ایک اصول ۔

**Persistence of matter : (n)** دوام مادہ کاایک اصول ۔

**Persistencte of vision : (n)** (بصریات) استمرار رویت ۔

**Persistency : (n)** [med. L. 'persistentia.'] دیکھو Persistence

**Persistent : (a)** (۱) ثابت قدم : مستقل مزاج (اپنی رائے یا طریق عمل پر) : مصر : قائم : جما رہنے والا ۔ (۲) (حالت) لگاتار : استوار : دائمی : مزمن ۔ (۳) (حیوانیات، نباتیات) مستقل : مستمر : مصر : مواظب : نبریز : دیر پا : قائم (بال ،پتّے وغیرہ جو اس مدت کے بعد بھی رہیں جبکہ دوسری حالت میں ان کے گر جانے کا زمانہ ہوتا ہے ۔ (۴) متواتر : پے در پے : مداوم ۔ (۵) (ارضیات) (طبقہ ، پرت ) پورے علاقہ میں لگاتار قائم رہنے والا ۔

**Persistent disease : (n)** مرض مبرم۔

**Persistent fever : (n)** (طب) تپ مزمن ۔

**Persistent gas : (n)** (کیمیا) مصّر گیس : مستقل گیس ۔

**Persistently : (adv.)** ثابت قدمی کے ساتھ : استقلال سے : استواری کے ساتھ : ثابت قدمانہ : مستقل مزاجانہ ۔

**Persisting : (a)** مداوم : مصر : ثابت قدم : دیرپا۔

**Persistingly : (adv.)** ثابت قدمی سے : مداومت کے ساتھ ۔

**Persistive : (a)** استوار : ثابت قدم : مصر : قائم : مداوم ۔

**Person : (n)** [L. 'persona .'] (۱) ڈراما یا کہانی کا کردار : بازی گر : ڈراما کا کھیلا ہوا حصہ یا زندگی کا ایک حصہ : اس طرح کا فنکشن : آفس : قابلیت : استعداد : وضع قطع : بھیس : مشابہت : شکل و شباہت ۔ (۲) انسان : شخص : آدمی : مرد : عورت یا بچہ ۔ (۳)(اب صرف صلاحیت کے ساتھ) مشہور و معروف مرد یا عورت : معزز شخص : عزت دار آدمی : ممتاز شخص ۔ (۴) فرد : متنفس :نفر : شخص واحد ۔ (۵) جسم : بدن : اندام : جثّہ : ظاہری شکل و شباہت ۔ (۶)انفرادی شخصیت : بہ ذات خود ۔ (۷) (قانون) انسان :جماعت (جو خاص حقوق و فرائض رکھتی ہے اور مثل شخص واحد کے خیال کی جاتی ہے ) ۔ (۸) (عیسائی دین) أقنوم : الوہیت جو تین اشخاص یعنی باپ، بیٹا اور روح القدس پر مشتمل ہے ) ۔ (۹) حضرت عیسیٰ مسیح کی شخصیت ۔ (۱۰)(قواعد) ضمیر شخصی : صیغہ ۔ (۱۱) (نفسیات) ذات : وجود ۔ (۱۲) (حیوانیات) (جانداروں کی آبادی کا) فرد ۔

First person: (قواعد) صیغۂ متکلم : (صرف ) متکلم ۔

In one's (own) person/-proper- : بہ ذات خود : شخصاً : اصالتاً ۔

In the person of (in his or perperson) : (۱) نمائندۂ شخص واحد ۔ (۲) ظاہری صورت میں : ظاہری شکل و شباہت میں : بذات خود نمائندگی ۔

Second person : (قواعد) (صرف) مخاطب ۔

The three person : (عیسائی دین) سہ أقنوم ۔

Third person : (قواعد) (صرف) غائب ۔

To accept , respect persons or the person of : لطف و کرم : عنایت کے ساتھ خیال کرنا : اچھی نظرسے دیکھنا ۔

Young person : نوجوان مرد یا عورت اب خصوصاًنوجوان عورت ۔

Your person : بہ ذات خود آپ : آپ : تم ۔

**Persona : (n)** [L. ] دیکھو Person : (نفسیات) ذات : شخصہ : وجود ۔ (۲)شخصیت کا وہ پہلو جو زمانے کے رجحان سے مطابقت رکھتا ہے ۔

In properia persona : اصالتاً : بہ ذات خود : خود : بنفسہٗ۔

**Persona grata : (n)** [L. ] مقبول : محبوب : پسندیدہ شخص : (سیاسیات) پسندیدہ شخصیت ۔

**Personable : (a)** وجیہہ : خوب صورت : خوش اندام : شکیل : خوش ہیکل : با شخصیت ۔

**Personableness : (n)** ذاتی خوب صورتی : ذاتی وجاہت ۔

**Personage : (n)** [med. L. 'personagium . '] (۱) معزز شخص : عزت دار آدمی : ممتاز شخص : ذی رتبہ آدمی : شخصیت ۔ (۲) شخص : آدمی : انسان : مرد یا عورت (ایک ہی مرتبہ کا ) ۔ (۳) (ڈراما وغیرہ کا) کردار : (افسانے کا ) کردار ۔ (۴) کردار کا عمل ۔

To take upon oneself , put on , play , assume the personage of : خاص شخصیت اختیار کرنا : اپنے آپ کو معزز شخص بننا۔

To represent the personage of : عزت دار آدمی بننا ۔

**Personal : (a)** [L. 'personalis.'] (۱) ذاتی : شخصی : خصوصی : نجی : نج کا : اپنے سے متعلق ۔ (۲) کیا ہوا : بنایا ہوا : تشکیل دیا ہوا (شخص میں ) ۔ (۲) شخص سے مربوط : ایک ذات سے متعلق : ایک شخس سے متعلق : جسمانی : بذاتہ ۔ (۳) اشارہ کیا ہوا : منصوبہ بنایا ہوا : خاص ذات کی طرف : نشان دہی کیا ہوا (خصوصاً کسی خاص طریقہ سے)۔ (۶) ذاتی رائے زنی کرنے والا : شخصی رائے دینے والا : ذاتیات حملہ کرنے والا : طعن ۔ (۶) کسی کی فطرت سے متعلق ۔ (۷) (قانون) منقولہ : ذاتی : شخصی (جائداد یا ملک ) ۔ (۸) (قواعد) ضمیر شخصی سے متعلق ۔ (۹) ظاہری : جسمانی ۔

Suit his personal convenience : اس کی ذاتی آسائش کے ساتھ موافقت کرنے کے لئے ۔

This is personal to himself : یہ اس کے ساتھ مخصوص ھے ۔

Personal : (n) (جمع) ذاتی معاملہ یا چیز ۔

Personal account : (n) شخصی اکاؤنٹ : دیکھو Drawing account .

Personal appearance : (n) (قانون) اصالتاً حاضری ۔

Personal bond : (n) (قانون) ذاتی مچلکہ ۔

Personal contract : (n) ذاتی مچلکہ یا اقرار جیسے شادی نامہ ۔

Personal effects : (n) (قانون) ذاتی اثاثہ : ذاتی اشیا یعنی وہ چیزیں جو کسی کے ذاتی استعمال میں آتی ہوں جیسے کپڑے وغیرہ ۔

Personal equation : (n) (نفسیات) شخصی مساوات۔

Personal guard : (n) (سیاسیات) ذاتی پہرہ : ذاتی محافظ۔

Personal identity :(n) (قانون) شخصی شناخت : شخصی عینیّت۔

Personal income : (n ذاتی آمدنی : شخصی آمدنی ۔

Personal knowledge : (n) ذاتی واقفیت۔

Personal law : (n) (قانون) شخصی قانون۔

Personal ledger : (n) (معاشیات) کھاتا : شخصی کھاتا۔

Personal pronouns : (n) (نحو) ضمائر شخصی ۔

Personal property (estate) : (n) ذاتی ملکیت :شخصی جائداد (بجز اراضی واشیائے متعلقہ اراضی جو وارثوں کو پہنچتی ہو)۔

Personal remarks : (n) طعن : ایسی بات جس سے کسی کی ذات کی نسبت اہانت نکلے ۔

Personal standing : (n) (سیاسیات) ذاتی حیثیت : مرتبہ ۔

Personalia : (n) (جمع) خصوصی آدمی کی زندگی کی یادداشتیں خصوصیات شخصی ۔

Personalisation : (n) (دینیات) تجسیم : تجسم ۔

Personalism : (n) خصوصیات شخصی : صفت فردی : فلسفۂ فردی (فلسفہ) شخصی مرکزیت ۔

Personalist : (n) شخصی مرکزیت کا حامل : عقائد فردی کا طرف دار ۔

Personalistic psychology : (n) (نفسیات) شخص مرکزی نفسیات ۔

Personalistics : (n) (نفسیات) شخص مرکزیات : شخص مرکزی نفسیات ۔

Personality : (n) [Late L. 'personalitas.'] : (۱) شخصیت : فردیت : وہ صفت جو منفرد بناتی ہو ۔ (۲) شخصی جائداد : ذاتی جائداد ۔ (۳) ذاتی وجود : شخصی شناخت ۔ (۴) شخصی خصوصیت : ممیز ذاتی کردار ۔ (۵) شخص : فرد ۔ (۶) مخصوص شخص : ممیز فرد : صفت شخص : ممیز شخص ۔ (۷) (جمع میں) طعن و طنز (جس میں ذاتی توہین کا پہلو ہو ) ۔

Multiple personality : (نفسیات) مضاعف شخصیت ۔

Personality type : (n) شخصیتی نوع ۔

Personalization : (n) تجسم : جسمانی صورت دینا ۔

Personalize : (v) جسمانا : جسمانی صورت دینا : شخصیت کو مجسم کرنا : صورت مجاز میں پیش کرنا : تجسیم و تشکیل دینا : مجسم قرار دینا : شخص قرار دینا : کسی دوسرے کی شخصیت اختیار کرنا : روپ بھرنا : پارٹ ادا کرنا۔

Personally : (adv.) (۱) شخصاً : اصالتاً : بہ طور شخص : بہ ذات خود ۔ (۲) ذاتی طور پر جیسے (Personally I see no objection وغیرہ ۔ (۳) (مفعولی مفہوم میں) عمل : اساس کے تعلق کا اظہار ۔ (۴) اپنے طور پر ۔ (۵) کسی کی ذاتی صلاحیت سے : کسی کی ذاتی قابلیت میں ۔

Personally conducted : (a) ذاتی طور پر سیادت کیا ہوا ۔

Personalty : (n) [AFr. 'personalte.'] : (قانون) ذاتی ملکیت : ملك منقولہ : حقیقت شخصی : حقیقت ذاتی : ذاتی یا شخصی جائداد : ذاتی ملك ۔

Personate : (a) [L. 'personatus.'] (نباتیات) نقاب پوش : دہان بستہ:مقنع نما : (قانون) تلبیس : تلبیس شخصی ۔

Personate : (v) [Stem of late L. 'personare.'] (۱) ڈرامے کے کسی

شخص کا پارٹ انجام دینا ؛ ڈراما کے طور پر پیش کرنا ؛ ڈراما کرنا ۔ (۲) کسی کا روپ دھارن کرنا ؛ کردار اختیار کرنا ؛ کسی کی شبیہ اختیار کرنا ۔ (۳) تلبیس کرنا (یعنی فریب دہی کے لئے دوسرے کی شخصیت اختیار کرنا یا ظاہر کرنا ۔

Personated : (a) عمل کیا ہوا ؛ تلبیس کیا ہوا ؛ دوسرے کا روپ دھارے ہوئے ۔

Personation : (n) (۱) بہروپ ؛ بھیس ۔ (۲) تلبیس ؛ مجسّم قرار دینا ؛ تبدیل ہیئت وغیرہ ۔

Personator : (n) ڈراما کے کسی شخص کا پارٹ ادا کرنا ؛ بہروپ بدلنے والا ؛ تلبیس کرنے والا ۔

Personification : (n) (۱) تجسم یا تمثل کا عمل ؛ تجسّم ؛ تمثّل ؛ تجسیم ؛ (آرٹ) تشخص ؛خصوصیات شخصی ۔ (۲) پُتلا ؛ مجسمہ (جیسے p . of modesty ، مجسم حیا ، حیا کا پتلا ) ؛ زندہ نمونہ ؛ زندہ مثال ؛ مظہر ۔ (۳) انسانی شکل دینا یااختیار کرنا ۔ (۴) ڈرامے کی نمائندگی ؛ کسی شخص یا چیز کا ادبی بیان ؛ خاکہ ۔

Personifier : (n) ظاہری شکل و صورت اختیار کرنے والا ؛ مجسم قرار دینے والا ؛ مجسّم کرنے والا ۔

Personify : (v) [Fr. 'personnifier.'] (۱) تمثل کرنا ؛ کسی کی ہیئت اختیار کرنا ؛ کسی شخص کا ظاہری صورت اختیار کرنا یا پیش کرنا (خصوصاً تقریر یا تحریر میں) ؛ مجسّم قرار دینا ۔ (۲) کسی غیر مادی وصف کوجسمانی اوصاف دینا ؛ مجسّم کرنا ؛ صورت مجاز میں پیش کرنا ؛ کسی کے اوصاف کو اپنے اندر لے لینا ؛ عجیب انداز سے مثال دینا یا کسی چیز کی مثال بننا ۔

Personifying : (n) (آرٹ) تشخّصی ۔

Personnel : (n) [Fr.] اشخاص ؛ عملہ ؛ کارکنان (کسی ادارے یا دفتر وغیرہ کے) ؛ انسانی سازو سامان (کسی ادارے کا) ۔

Personnel administration : (n) (سیاسیات) انتظام عملہ ۔

Personnel management : (n) دیکھو Personnel administration

Personnel research : (n) (سیاسیات ، نفسیات) تحقیقات عملہ ۔

Personnel section : (n) (سیاسیات) صیغۂ عملہ ۔

Personology : (n) (نفسیات) شخصیات ۔

Persorption : (n) [L.] (کیمیا) جذب تام ؛ پُر جذب ۔

Perspective : (n) [med. L. 'perspectiva.'] (۱) تناظر ؛ (آرٹ) فن تناظر ۔ (۲) ظاہری نسبت ؛ ظاہری تناسب ؛ اشیائے مرئی میں جائے وقوع اور فاصلے کاظاہری تناسب۔ (۳) (ریاضیات) تناسب کلی (موڈرن ہندسہ) دیکھو Homology ۔ (۴) (مجازاً) تناسب باطنی ؛ تناسب قلبی ۔ (۵) (بصریات) مناظر و مرایا ؛ (جمع میں) شیشۂ دوربین ؛ شیشۂ عینک ۔ (۶) (بصریات) دور نما ؛ جیبی دور بین ۔ (۷) قابل دید سین ؛ منظر ؛ نظارہ ؛ سماں خصوصاً 'Vista' وغیرہ ۔ (۸) دوربینی ؛ مآل اندیشی ۔

In perspective : تناظری ؛ فی التاظر ؛ فی تناظر ؛حسب تناظر ؛ حسب قواعد تناظر ۔

Linear perspective: (آرٹ)خطّی تناظر؛ تناظر خطی ؛ تناظر مستقیم ۔

Oblique perspective /Angular- : آڑا ترچھا تناظر ۔

To look through the wrong end of the perspective : اہم چیز کو غیر اہم سمجھنا ۔

Perspective : (a) [Late L. 'perspectivus.'] تناظری ؛ تصویری ؛ مناظر و مرایا سے متعلق ۔

Perspective plane : (n) (آرٹ) تناظری سطح ۔

Perspective projection : (n) (آرٹ) تناظری تسطیح ۔

Perspectively : (adv.) تناظراً ؛ ازراہ تناظر ؛ حسب قواعد تناظر ۔

Perspectograph : (n) (آرٹ) تناظر نگار ۔

Perspectography : (n) (آرٹ) تناظر نگاری ؛ تناظر یات ۔

Perspax : (n) (تجارتی ) مضبوط شفاف ، حرّ ملائم شے جو شیشہ سے زیادہ ہلکی ہوتی ہے اور ریزہ دار نہیں ہوتی ہے ۔

Perspicacious : (a) [L. 'perspicax.'] زیرک ؛ بافراست ؛ روشن بیں ؛ نکی ؛ ذہین ؛ صاحب بصیرت ؛ صاحب نکا ؛ تیز فہم ؛ صاحب فراست ۔

Perspicaciously : (adv.) فراستاً ؛ تیز نظری سے ؛ ژرف نگاہی سے ۔

Perspicaciousness : (n) فراست ؛ نکاوت ؛ بصیرت ۔

Perspicacity : (n) [Late L. 'perspicacitas.'] فراست ؛ زیرکی ؛ ذکاوت ؛ ذہانت ؛ تیز فہمی ؛ عقل کی رسائی ؛ ژرف نگاہی ؛ ادراک ؛ دور رسی ؛ نکتہ رسی ؛ روشن فکری ۔

Perspicuity : (n) [L. 'perspicuitas.'] وضاحت ؛ وضوح ؛ صفائی (تحریر ، بیان وغیرہ کی) ؛ تابندگی ؛ وضاحت بیان ؛ (نفسیات) صراحت ۔

Perspicuous : (a) (۱) صاف ؛ واضح ؛ غیر مبہم ؛ روشن ؛ فصیح ؛ سادہ نویس ؛ جو آسانی سے سمجھ میں آسکے ؛صریح (تحریر وغیرہ) ۔ (۲) (شخص) بیان میں صاف ؛ صاف ؛کھرا ؛ غیر مبہم ۔

Perspicuously : (adv.) صراحتاً ؛ وضاحتاً ؛ صاف طور سے ؛ واضح طور پر۔

Perspicuousness : (n) زیرکی ؛ ذکاوت ؛ تیز فہمی ؛ واضح ؛ صاف ۔

Perspirability : (n) عروقیت ۔

Perspirable : (a) [Fr. 'perspirable.'] (۱) عرق بن کر نکلنے والا؛ عرق آور ؛ پسینہ ہو کر خارج ہونے کے لائق ؛ پسینہ آور ۔ (۲) عرق سے متعلق ؛ پسینہ سے متعلق ۔ (۳) پسینہ ہو کر ہوا میں اڑ جانے والا ؛ ہوادار ۔

Perspirable point : (n) پسینہ کا نشان ؛ نشان عرق ۔

Perspiration : (n) [L. 'perspirare.'] عرق ؛ پسینہ ؛ عرق بدن ۔

Perspirative : (a) (۱) عرق آور ؛ معرّق ؛ پسینہ آور ؛ پسنہ خیز ؛عرقی ۔ (۲) پسینے کا ؛ پسینہ سے متعلق یا اس نوعیت کا ۔

Perspiratory : (a) دیکھو Perspirative

Perspiratory organs : (n) (تشریح) اعضائے معرق ؛ اعضائے پسینہ ۔

Perspire : (v) [L. 'perspirare.'] (۱) پسینہ آنا ؛ پسینہ لانا ؛ پسینہ نکالنا ۔ (۲) عرق آلود ہونا یا کرنا ۔

Perstringe : (v) [L. 'perstringere.'] (۱) الزام لگانا ؛ ملامت کرنا ؛ مذمت کرنا ۔ (۲)مخالفانہ نکتہ چینی کرنا ؛تنقید کرنا ۔

Persuadability : (n) ترغیبی قوت ؛ ترغیب دلانے کی قوت ؛ ترغیب پذیری ؛ تحریک پذیری۔

Persuadable : (a) ترغیب پذیر ؛ تشویق پذیر ؛ جس کو راغب کر سکیں یا جو مائل ہو سکے ؛ قابل ترغیب ؛ تحریک پذیر۔

Persuadableness : (n) ترغیب پذیری ؛ تشویق پذیری ؛ تحریک پذیری ۔

Persuadably : (adv.) ترغیب پذیری سے ؛ تحریک پذیری کے ساتھ ۔

Persuade : (v) [L. 'persuadere.'] (۱) راغب کرنا ؛ مائل کرنا ؛ ترغیب دینا ؛ تشویق دینا ؛ تحریک کرنا یا دینا ۔ (۲) آمادہ کرنا ؛ تیار کرنا ۔ (۳) باور کرانا ؛ قائل کرنا ؛ معقول کرنا ؛ دل نشیں کرنا ؛ ذہن نشیں کرنا ؛ خاطر نشیں کرنا ۔

Persuaded : (a) ترغیب دیا ہوا ؛ مائل کیا ہوا ؛ متیقن ؛ یقین دلایا ہوا۔

Persuadedly : (adv.) ترغیب دیتے ہوئے ؛ مائل کئے ہوئے ۔

Persuadedness : (n) ترغیب ؛ تحریک ؛ تشویق ۔

Persuader : (n) (۱) محرک ؛ مشوق ؛ راغب ۔ (۲) (عامیانہ ) ہتھیار۔

Persuasibility : (n) دیکھو Persuadability

Persuasible : (a) [L. 'persuasibilis.'] دیکھو Persuadable

Persuasibleness : (n) دیکھو Persuadableness

Persuasibly : (adv.) دیکھو Persuadably

Persuasion : (n) [L. 'persuasio.'] (۱) ترغیب ؛ تحریک ؛ تشویق ؛ تحریص ۔ (۲) دل نشینی ؛ خاطر نشینی ؛ تشویقی صلاحیت ؛ ترغیبی صلاحیت ؛ تاثیر ۔ (۳) توثیق ؛ اذعان ؛ یقین کلی ؛ یقین ؛کامل اعتبار۔ (۴) (جمع میں) اعتماد ؛ یقین کلّی ؛ یقین ؛ قیاس ؛ گمان غالب ۔ (۵) (خصوصاً) مذہبی عقیدہ ؛ گمان ؛ یقین ؛ مذہبی خیال ؛ عقائد ؛ مذہب ؛ مسلک ؛ عقیدۂ دینی ۔ (۶) خاص ذات ؛ طبقہ ؛ فرقہ ؛ (مذہبی) فرقہ ؛ گروہ ؛ جماعت ۔ (۷) (مزاحاً) شہریت ؛ نسل ؛ قوم ؛ جنس ؛ نوع ۔

Persuasive : (a) [med. L. 'persuasivus.'] ترغیب دینے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ موثر ؛کامیاب ہونے والا ۔

Persuasive : (n) محرک ؛ ترغیب دینے یا مائل کرنے کی صلاحیت رکھنے والا ؛ دل میں گھر کرنے والا؛ لبھا دینے والا ؛ اثر پیدا کرنے والا ۔

Persuasively : (adv.) ازراہ ترغیب ؛ ازراہ تشویق ۔

**Persuasiveness : (n)** تشویقی یا ترغیبی صلاحیت : تاثیر : خاطر نشینی : دل نشینی ۔

**Persulphate : (n)** (کیمیا) ایک سلفیٹ جس میں آکسیجن زیادہ ہوتا ھے $(SO_4)$ ۔

**Persulphate of Iron : (n)** دیکھو Ferric sulphate

**Persulphide : (n)** (کیمیا) کسی عنصر کا وہ سلفائیڈ جس میں گندھک زیادہ ہو ۔

**Pert : (a)** [L. 'apertus.'] (۱) تیز : نکی : ہو شیار : چوکس : شاطر : چالاک : مستعد ۔ (۲) گستاخ : شوخ : ڈھیٹ : بے ادب : دریدہ دہن : منہ پھٹ : بد لگام : زبان دراز : کلہ دراز : شوخ چشم : دیدہ دلیر ۔ (۳) ہو بہ ہو : اصلیت کے مطابق : جیتا جاگتا :زندہ دل : چاق و چوبند : چست و چالاک : تیز : طراز : سر گرم : دل چسپ : فرحت بخش: نشاط افزا : خوش طبع : شگفتہ خاطر ۔ (۴) (بول چال امریکا) بشاش : درخشاں : تاباں : روشن : شادماں : مگن ۔

**Pert : (n)** (۱) گستاخ آدمی : بے ادب آدمی : زبان دراز شخص ۔ (۲) دل چسپ چیز : نشاط افزا چیز : فرحت بخش شے ۔

**Pert : (adv.)** شوخی سے : گستاخی سے : شوخ چشمی سے : زبان دارزی کے ساتھ : بے ادبی کے طور پر : زندہ دلی کے ساتھ : خوش طبعی سے ۔

**Pertly : (adv.)** دیکھو Pert (adv.)

**Pertness : (n)** شوخی : شوخ چشمی : ڈھٹائی : زبان درازی : خوش طبعی : تابانی : شادمانی ۔

**Pertain : (v)** [L. 'pertinere.'] (۱)متعلق ہونا : وابستہ ہونا : سروکار رکھنا : تعلق رکھنا : علاقہ رکھنا : موزوں ہونا ۔ (۲) قابض ہو جانا : : قبضہ کا ہونا ۔ (۳) حوالہ درج کرنا : مناسب رکھنا : نسبت رکھنا : رشتہ رکھنا ۔

**Pertinacious : (a)** [L. 'pertinax .'] (۱) خود سر : خودرائی: ضدی : سرکش : سرتاب : خیرہ سر ۔ (۲) مستقل مزاج : ثابت قدم ۔

**Pertinaciously : (adv.)** خود سری کے ساتھ : خودرائی سے : ضدی پن سے :ثابت قدمی کی راہ سے : لجاجت آمیزی سے ۔

**Partinaciousness : (n)** خود سری : خیرہ سری : ضد : ہٹ : ضدی پن : ہٹیلا پن : سرکشی : ثابت قدمی : استقلال ۔

**Pertinacity : (n)** [med. L.'pertinacitas.'] دیکھو Pertinaciousness

**Pertinence : (n)** [OFr. 'pertenance .'] ربط : وابستگی : موزونیت: مناسب : بر جستگی : متعلق ہونے کی حالت ۔

**Pertinency : (n)** مناسبت : تعلق : بر محل ہونا : چسپانی : تک : موزونیت : برجستگی : ربط : وابستگی ۔

**Pertinent : (a)** [L. 'pertrinens , -ent .'] (۱) موزوں : بر جستہ : ٹھیک : لگتی ہوئی : بر محل : باموقع : متعلق (محل) : مفید مطلب : موقع کا : چسپاں : تک کا : مناسب ۔ (۲) مدلّل : معقول ۔

**Pertinent : (n)** (خصوصاً اسکاتستانی ) معمولی جائداد : متعلقات ملك : (جمع میں) متعلقات : سازو سامان : اثاثہ : لواحقات ۔

**Pertinently : (adv.)** حسب موقع : بر محل : موزوں : باموقع ۔

**Perturb : (v)** [L. perturbare. '] (۱) بے ترتیب کرنا یا گڈمڈ کر دینا : درہم برہم کرنا : ابتر کرنا : پراگندہ کرنا : الٹ پلٹ کر دینا : بے ترتیب کر دینا ۔(۲) پریشان کرنا : گھبرانا : بے چین کرنا : بے قرار کرنا : مضطر کرنا : مضطرب کرنا : حواس باختہ کرنا : ہیجان پیدا کرنا : مشتعل کرنا : الجھن میں ڈالنا ۔

**Perturbate : (a)** [L. 'perturbatus.'] آشفتہ : مشوش : مختل : مضطرب :: پریشان حال ۔

**Perturbate : (v)** [Stem of L. 'perturbare. '] دیکھو Perturb (v)

**Perturbation : (n)** [L. 'perturbatio.'] (۱) آشفتگی : تشویش : گڑ بڑ : ابتری : بے ترتیبی : درہمی برہمی :انتشار : افراتفری : پریشانی : بے قراری : اضطراب :خلل اندازی : دست اندازی : قلق ۔ (۲) (فلکیات) انحراف مدار : اضطراب : (طبیعیات) اختلال : (نفسیات) اضطراب : بے قراری : (سیاسیات) افراتفری ۔

**Perturbational : (a)** آشفتگی کا : اضطراب : تشویش سے متعلق ۔

**Perturbative : (a)** [Late and med. L. 'perturbativus.'] خلل انداز : دست انداز : پریشان کن : گڑبڑ کرنے والا : اضطراب آور : قلق افزا ۔

**Perturbed : (a)** آشفتہ : مشوش : مختل : مضطرب : گھبرایا ہوا : خلط مبحث کیا ہوا ۔

**Perturbedly : (adv.)** اضطراب کے ساتھ : اختلال سے : آشفتگی سے :

خلط مبحث کے طور پر ۔

**Perturber : (n)** پریشان کرنے والا : بے چین کرنے والا : الٹ پلٹ کرنے والا : تکلیف دینے والا : الجھن میں ڈالنے والا ۔

**Perturbing force : (n)** (طبیعیات) اختلالی قوت ۔

**Pertussal : (a)** کالی کھانسی سے متعلق : شہقہ سے متعلق ۔

**Pertussis : (n)** [mod. L. ] (بچوں کی) کالی کھانسی ۔

**Peruke : (n)** [Fr. 'Perruque' .] دیکھو Perruque

**Perula : (n)** (نباتیات) قشر : پوست : چھلکا ۔

**Perulate : (a)** (نباتیات) قشر دار : پوست دار : چھلکے والا ۔

**Perule : (n)** [mod L. 'perula. '] پُر گل : گل برگ ۔

**Perusal : (a)** مطالعہ : معائنہ : ملاحظہ ۔

**Peruse : (v)** [AL. 'perusare. ' ] (۱) مطالعہ کرنا : غور سے پڑھنا : نظر امعان سے دیکھنا : تفصیل سے ایک ایک چیز دیکھنا ۔ (۲) (مجازاً) (کسی شخص کے چہرے مہرے کا) نہایت غور و تامل کے ساتھ معائنہ کرنا ۔ (۳) جاری رکھنا : (مزاحاً) سفر کرنا ۔

**Peruser : (n)** مطالعہ کرنے والا : غور سے پڑھنے والا ۔

**Peruvian : (a)** [f. mod . L. 'peruvia.'] پیرو کا : پیرو کے متعلق : پیروی ۔

**Peruvian : (n)** (۱) پیرو (جنوبی امریکا) کا باشندہ ۔ (۲) (جمع میں) پیرو کا ذخیرہ وغیرہ ۔

**Peruvian bark : (n)** (نباتیات) سنکونا : سنکونا کی چھال ۔

**Pervade : (v)** [L 'pervadere.' ] سرایت کرنا : رچنا : گھسنا : پینٹھنا : رگ وپے میں سرایت کرنا : نفوذ کرنا : جذب ہونا یا کرنا : پیوست ہونا ۔

**Pervading : (n)** دائر و سائر : سرایت : اثر : نفوذ : سائر ہونے کا عمل ۔

**Pervadingly : (adv.)** سرایت کے طور پر : دائر و سائر کے طور پر : نفوذ کے ساتھ ۔

**Pervadingness : (n)** سرایت : اثر : نفوذ : سرایت کرنے کا عمل ۔

**Pervaporation : (n)** (کیمیا) بر تبخیر ۔

**Pervasion : (n)** سرایت کرنے کا عمل : سرایت ۔

**Pervasive : (a)** سرایت کن : نفوذ کرنے والا : نافذ : سرایت کرنے کی صفت یا طاقت رکھنے والا ۔

**Pervasively : (adv.)** سرایت کے انداز سے : ازراہ نفوذ : اثر پذیری کے طور پر ۔

**Pervasiveness : (n)** سرایت یا نفوذ کرنے کی قوت : نفوذ پذیری ۔

**Perverse : (a)** [L. 'perversus.' ] (۱) گمراہ : گم کردۂ راہ : بے راہ : بے راہ رو ۔ (۲) غلط : غیر صحیح : نادرست : خلاف واقع ۔ (۳) خود سر : منحرف : خود رائے : ضدی : ہٹی : متمرد ۔ (۴) بد : بدکیش : بد معاش : شریر : فاسد ۔(۵) تنک مزاج : نازک مزاج : چڑچڑا ۔ (۶) کج رائے : ہٹ دھرم ۔ (۷) غیر موافق : نامساعد (حالات وغیرہ) ۔ (۸) (قانون میں جیوری وغیرہ کا فیصلہ) خلاف شہادت و ہدایت عدالت ۔

**Perversely : (adv.)** خود سرانہ : خلاف عقل : کج رائی سے : ضد سے : فاسدانہ طور پر : نازک مزاجی سے : غلط انداز سے : بے راہ روی کے ساتھ ۔

**Perverseness : (n)** ضد : ہٹ : ہٹ دھرمی : کج رائی : خود سری : غلطی : نازک مزاجی : بے راہ روی : تنک مزاجی : گمراہی ۔

**Perversion : (n)** [L. 'perversio.' ] (۱) برگشتگی : ارتداد : گمراہی : انحراف : کج روی : تحریف : بے جا استعمال ۔ (۲) فساد : خرابی : سڑن : گلن : توڑ مڑور : غلط بیانی ۔ (۳) بد چلنی : بد اطواری : بد اخلاقی (رشوت ستانی وغیرہ) ۔ (۴) (نفسیات) انحراف جنسی : جنسی کجی : غلط کاری ۔ (۵) (دینیات) ضلالت ۔ (۶)(ریاضیات) پہلوی انقلاب : شبیہ آئینہ ۔

**Perversity : (n)** دیکھو Perverseness

**Perversive : (a)** گمراہ کن : ہندہ : مخالف : معاند : ضلالت کی طرف جانے والا : بے جا (استعمال وغیرہ) ۔

**Pervert : (v)** [L. 'pervertere. ' ] (۱) الٹنا پلٹنا : درہم برہم کرنا : زیر و زبر کرنا : تہ و بالا کرنا : بے ترتیب کرنا ۔ (۲) صحیح خیال یا عمل سے (کسی شخص ، دماغ وغیرہ کو) پھیرنا : بگاڑنا : خراب کرنا : رشوت دینا : (زبان کو) بگاڑنا : (غلطیوں سے) تصحیف کرنا (کتاب میں) ۔ (۳) غلط تعبیر کرنا : غلط معنی لینا (الفاظ وغیرہ کے) : غلط تاویل کرنا : توڑ جوڑ کر کے کچھ کے کچھ معنی

بیان کرنا ۔ (۳) گمراہ کرنا ؛ غلط راستے پر ڈالنا ؛ راہ راست سے بہکا دینا ؛ مرتد ہونا ۔

Pervert : (n) بگڑا ہوا ؛ گمراہ ؛منحرف شخص ؛ برگشتہ مذہب ؛ ملحد ؛کج راہ ؛ (دینیات) مرتد ؛ (نفسیات) کج جنسہ ؛ (ریاضیات) پہلوئی منقلب ۔

Perverted affection : (n) (نفسیات) فاسد محبت ۔

Perverter :(n) انحراف کرنے والا ؛ گمراہ ہونے والا ؛ مرتد ہونے والا ۔

Pervertible : (a) قابل انحراف ؛منحرف ہونے کے لائق ؛ قابل گمراہ ؛ لائق الحاد ۔

Pervious : (a) [f. L. 'pervius.'] (۱) راستہ دینے والا ؛ نفوذ پذیر ؛ (داخلہ کے لئے) کھلا ؛ اثر پذیر ؛ سرایت پذیر ۔ (۲) پولا ؛ مسام دار ۔ (۳) (مجازاً) کھلی ہوئی ؛ بیّن ؛ ظاہر ؛ صاف ؛ شفاف ۔ (۴) (مجازاً) اثر پذیر ؛ معقولیت پسند ۔ (۵) (حیوانیات ، نباتیات) کھلا ہوا ؛ صاف ؛ کشادہ ؛ پھیلی ہوئی (شاخیں) ۔ (۶) (طبیعیات) گذر پذیر ؛ نفوذ پذیر ۔ (۷) (نباتیات) سرایت پذیر ۔ (۸) (نفسیات) ناقابل فہم ؛ اثر پذیر ۔

Perviousness : (n) نفوذ پذیری ؛ اثر پذیری ؛ تاثیر پذیری ؛ سرایت پذیری ؛ معقول پسندی ؛ پولا پن ۔

Pes : (n) [L.] (۱) (تشریح) ریڑھ والے جانور کا پاؤں ؛ پا ؛ پسیں یا پچھلا پا ۔ (۲) (نباتیات) پاؤں کے مانند حصہ ؛ غصنہ ؛ شاخ گل ۔

Pes arcuatus /-cavus : (n) (طب) چنگل پا ۔

Pes planus : (n) (طب) روح القدم ؛ چپٹا پا ۔

Peseta : (n) [L. 'pensa.'] پسیٹا (یہ ایک ہسپانی نقرئی سکہ ہے جو تقریباً دس پینس کے برابر ہوتا ہے ۔

Peshito / Peshitta : (a & n) پشیطہ ؛ عہد نامۂ جدید و عہد نامۂ عتیق کا مستند سامی نسخہ ۔

Peshkar : (n) [Pers. ] پیشکار ؛ ناظر ؛ نمائندہ ؛ دفتر دار ۔

Peshwa : (n) [Pers. 'piswa.'] (۱) (تاریخ) پیشوا (مرہٹی ریاستوں کا حکمراں یا راجا) ۔ (۲) (قدیم) مرہٹی ریاستوں کا وزیر اعظم ۔

Pesky : (a) (امریکا عامیانہ) ناگوار خاطر ؛ آزار رساں ؛ دل آزار؛ مزاحم ؛ تکلیف دہ ؛ قابل نفرت ؛ پریشان کن ؛ لیھڑ ۔

Peso : (n) [L. 'pensum. '] پسو؛ ایک نقرئی یا طلائی سکہ جو پہلے اسپین کے بعض علاقوں میں چلتا تھا ۔ اب ایک نقرئی سکہ جوجنوبی امریکا کے شہروں میں چلتا ہے ؛ کم و بیش چار شلنگ کے برابر ہوتا ہے ۔

Pessary : (n) [Late L. 'pessarium .'] (۱) (طب) شافہ ؛ صوفہ؛ رحم بند ۔ (۲) (جراحی ) رحمالہ ؛ (حم آلہ) یہ ایک آلہ ہے جو ازاحت رحم کو روکنے کے لئے نالی میں رکھا جاتا ہے ؛ شیاف مہبل ۔

Pessimism : (n) [f. L. 'pessimus.'] (۱) بد بینی ؛ قنوطیت؛ یاس ؛ (فلسفہ) قنوطیت ؛ قنوط ۔ (۲) یہ نظریہ کہ دنیا بد ترین مقام ہے اور ہر شے مائل بہ شر ہے ؛ فلسفہ بد بینی ۔

Pessimist : (n) (۱)(فلسفہ) قنوطی ؛ بد بیں ؛ زندگی سے مایوس ۔ (۲) معتقد قنوطیت ۔

Pessimist : (a) قنوطیت کی خصوصیت رکھنے والا ۔

Pessimistic /-al : (a) قنوطی صفت ؛ قنوط یا قنوط بینی ؛ قنوطانہ ؛ مایوس ؛ بے چارہ ؛ مایوسانہ ؛ تیرہ گرفتہ ۔

Pessimistically : (adv.) ازراہ قنوطی ؛ مایوسانہ طور پر ۔

Pessulus : (n) [L.] (تشریح) ہڈی یا غضروف جو بعض چڑیوں کے نرخرے کے نچلے حصہ میں ہوتا ہے ۔

Pest : (n) [Fr. 'peste' or L. 'pestis.'] بپتا ؛ بلا ؛ آفت ؛ عذاب جان (شخص ، جاندار یا شے) (نباتیات) وباء نبات ؛ (طب) وبا ؛ مَری ؛ طاعون ۔

Cattel pest : (بیطاری) گاؤ مرگی ؛ آفت گاؤ ۔

Pest-cart : (n) (اب تاریخ) طاعون کے زمانہ میں لاش ڈھونے والی گاڑی ۔

Pest-house : (n) وبائی شفاخانہ خصوصاً طاعون اور جذام کے مریضوں کا شفاخانہ ؛ خیراتی ہسپتال ۔

Pestalozzian : (a) [f. surname pestalozzi + -an. ] جین ہنری پستا لوزی کے پیش کردہ طریقۂ تعلیم کا یا اس سے متعلق ۔

Pestalozzian : (n) روسی استاد جین ہنری پستالوزی(۱۸۲۷ـ۱۷۴۶) کا پیش کردہ طریقۂ تعلیم ۔

Pestalozzianism : (n) پستالوزی طریقۂ تعلیم ۔

Pester : (v) [OFr. 'empestrer. ' ] ستانا ؛ دق کرنا ؛ تکلیف دینا ؛ آزار پہنچانا ؛ ایذا یا اذیت دینا ۔

Pester : (n) پریشان کرنے والا ؛ آزار پہنچانے والا ؛ اذیت دینے والا ؛ وبال جان ۔

Pesticide : (n) [f. L. 'pestis.' ] (۱) (طب) وباکُش ۔ (۲) حشرات کو فنا کرنے والی شے ؛ حشرات کش ۔

Pestiferous : (a) [f. L. 'pestifer.' ] (۱) وبائی ؛ وبا خیز ؛ وباآور؛ مضر ؛ مضرت رساں ؛ مہلک ۔ (۲) (مجازاً) اخلاق سوز ؛ مخرب اخلاق ؛ بد اخلاق یا خرابی پھیلانے والا ۔

Pestiferous : (a) [Fr. 'pestifere.' ] طاعون زدہ ؛ طاعون آوز ۔

Pestiferously : (adv.) وبا کے طور پر ؛ وبا خیزی کے ساتھ ؛ وبا آوری سے ۔

Pestiferousness : (n) وبا ؛ وبا خیزی ؛ وبا آوری ۔

Pestilence : (n) [L. 'pestilentia.' ] وبا ؛ مری ؛ پلیگ ؛ طاعون ؛ لگنے والی عام بیماری ؛ چھوت کی بیماری خصوصاً گلٹی دار طاعون ۔ (طب) متعدی مرض ۔

Pestilence-weed / -wort : (n) بڑی ، نرم پتیوں والا ایک پودا ۔

Pestilent : (a) [L. 'pestilens.' ] (۱) مہلک ؛ مضرت رساں ؛ زہر آلود ؛ سمی ۔ (۲) (مجازاً) اخلاق سوز ؛ مخرب اخلاق ؛ مفسد مذہب ۔ (۳) (بول چال) تکلیف دہ ؛ تکلیف رساں ؛ آزار رساں ؛ ناگوار خاطر ؛ لیچڑ ۔

Pestilential : (a) [med. L. 'pestilentialis.' ] (۱) وبائی ؛ طاعونی ؛ زندگی کو نقصان پہنچانے والی ؛ مضرت رساں ۔ (۲) گلٹی دار طاعون سے متعلق ۔ (۳) مفسد اخلاق ؛ زیاں کار ۔

Pestilentially : (adv.) وبائی طور پر ؛ مہلکانہ ۔

Pestilently : (adv.) مہلکانہ ؛ مضرت رساں کے طور پر ؛ وبائی طور پر ؛ طاعونی انداز سے ۔

Pestilentness : (n) وبا ؛ ہلاکت ؛ طاعون ۔

Pestimajor : (n) (طب) شدید طاعون ۔

Pestiminor : (n) (طب) خفیف طاعون ۔

Pestle : (n) [OFr. 'pestel.' ] (۱) موسلی ؛ موسل ؛ قدکا ۔ (۲) دباؤ ڈالنے والے مختلف آلات کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔ (۳) بعض جانوروں کے پاؤں (بہ طور غذا مستعمل) خصوصاً سؤر کا پاؤں (اب بول چال) (کیمیا) دستۂ ہاون ؛ موسلی ۔

Pestle : (v) [OFr. 'pesteler .' ] (۱) کوٹنا ؛ موسل سے کوٹنا ؛ باریک کرنا ؛ سفوف کرنا ۔ (۲) موسل چلانا ؛ موسل کا استعمال کرنا ۔

Pestle and mortar : (n) (کیمیا) ہاون دستہ ؛ کھرل ؛ اوکھلی ؛ موسلا ۔

Pestology : (n) [f. Pest + Logy . ] (۱) (زراعت) زراعتی وبائیت؛ آفت شناسی ۔ (۲) (طب) علم وبا ؛ وبائیات ؛ طاعون شناسی ۔

Pesvalgus : (n) (طب) چپٹا پا ؛ روح القدَم ۔

Pet : (n) [Origin unkn. ] (۱) پالتو جانور ؛ عزیز یا پیارا جانور؛ گھریلو جانور ۔ (۲) ناز و نعمت میں پال کر بگاڑا ہوا لڑکا ۔ (۳) لاڈلا ؛ پیارا ؛ منظور نظر؛ عزیز ؛ دلارا ؛ چہیتا ؛ معشوق ۔ (۴) منہ لگا ؛ سر چڑھا ؛ مقرب ۔

One's pet aversion : جس سے کسی کو خاص طور پر نفرت ہو ۔

Pet : (v) (۱) لاڈ پیار کرنا ؛ ناز برادری کرنا ؛ پیار کرنا ؛ چھاتی سے لگانا ۔ (۲) پیٹھ پر ہاتھ پھیرنا ۔(۳) بوس و کنار کرنا ؛ جنسی خواہش کو بھڑکانا ؛ دوسرے شخص سے عاشقانہ تعلق قائم کرنا ۔

Pet : (n) [Origin unkn. ] (۱) برا ماننا (اہانت کا) ؛ رنجیدگی ؛ گرفتگی ۔ (۲) ترش روئی ؛ بد مزاجی ۔

To take (the) pet , be in a pet : برا ماننا (اہانت کا ) ترش رو ہونا ؛ ناراض ہونا ۔

Pet-cock : (n) ایک چھوٹی سی ٹونٹی جس کے ذریعہ بھاپ نکالی جاتی ہے ؛ بھاپ ٹونٹی ۔

Pet name : (n) پیار کا نام ؛ بے تکلفی کا نام ؛ پکارو نام ۔

Petal : (n) [mod L. 'petalum.' ] (نباتیات) پھول ؛ پتّی ؛ پنکھڑی ؛ گل برگ ؛ برگ گل ۔

Petaliferous : (a) پنکھڑی دار ؛ پتی والا ۔

Petaliform : (a) پنکھڑی نما ؛ پنکھڑی کی شکل کا ؛ پتی سا ؛ پنکھڑی سا ۔

Petaline : (a) (نباتیات) گل برگی ؛ گل برگ نما ؛ پنکھڑی کا یا اس سے متعلق ؛ پتی سا ؛ پتی نما ؛ پنکھڑی نما ؛ پنکھڑی پر واقع ؛ پنکھڑی دار ۔

Petalism :(n) [Gr. 'petalismos.'] (قدیم تاریخ) تبعید پنج ساله ؛ عارضی طور پر جلا وطنی کا ایک طریقه (پانچ سال کے لئے) ۔

Petalite : (n) (کان کنی) المونیم اور لیتھیم کا ایک مرکب ۔

Petalled / Petaled : (a) پنکھڑی والا ؛ پتی دار ؛ گل برگ دار ؛ پنکھڑی دار ۔

Petalody : (n) [Gr. 'petalodes.'] (نباتیات) گل برگیت ؛ پتیاؤ ؛ پنکھ روپی ۔

Petaloid : (a) [mod. L. 'petaloideus.'] (۱) (نباتیات) دیکھو Petaliform ۔ (۲) (حیوانیات) اس کا اطلاق منقال خار پوست پر بھی ہوتا ہے جس کی شکل پنکھڑی جیسی ہوتی ہے ۔

Petaloidal : (a) خار پوست قسم کے پودے سے متعلق ۔

Petalomania : (n) (نباتیات) کثیر گل برگیت ۔

Petalon : (n) [Gr. 'petalon.'] یہودیوں کے ربی اعظم تاج میں سنہری پترا ۔

Petalostichous : (a) [f. mod. L. 'petalosticha.'] (حیوانیات) منقالی خار پوست کی جنس سے متعلق ؛ پنکھڑی نما منقال والا ۔

Petard : (n) [Fr. 'petard.'] (۱) منجنیق (قدیم زمانه میں جنگ میں پھاٹک ، فصیل وغیرہ کو توڑنے کے کام آتا تھا)۔ (فوج) صاروخه ؛ دروازہ ریزم ۔ (۲) ایک قسم کی آتش بازی ؛ پٹاخا وغیرہ ۔

Hoist with his own petard : چاہ کن راچاہ درپیش ۔

Petasus : (n) [Gr. 'petasos.'] (۱) بال دار کلاہ ؛ یونانیوں کی قدیم چھجے دار ٹوپی ۔ (۲) ہر مز دیوتاکی پردار ٹوپی۔

Petaurist : (n) [Gr. 'petauristes.'] (حیوانیات) پتوری ؛ کیسه دار ؛ پھدکی ؛ یه ایک قسم کا تھیلا دار جانور ہے جس کے بازوؤں پر جھلی منڈھی ہوئی ہوتی ہے جس کی مدد سے یه چھلانگ لگاتا ہے ۔

Petechia : (n) [It. 'petecchie.'] (طب) نمش ؛ حصبه ؛ ددوڑا ۔

Petechial : (a) (طب) نمشی ۔

Peter : (n) [eccl. L. 'petrus.'] (بائبل) پطرس ؛ پیٹر ؛ عیسائی مردوں کانام ۔

Blue Peter : دیکھو Blue

St. Peter : (n) حضرت عیسیٰ علیه السلام کے باره حواریوں میں سے ایک ؛ پطرس رسول ۔

(St.) Peter's bark , boat : رومن کیتھولك گرجا ۔

(St.) Peter's fish : ماہی پطرس(ایک مچھلی جس کی نسبت یه روایت مشہور ہے که اس کی پشت پر پطرس کے انگوٹھے اور انگلیوں کے نشان ہیں )۔

(St. ) Peter's wort/-Peter- : مختلف قسم کے ولایتی پودے ۔

To rob peter to pay paul : حامد کی پگڑی محمود کے سر ؛ ایک سے لینا دوسرے کو دینا ۔

Peter : (v) [Origin unkn. ] (۱) (عامیانه) روکنا ؛ چھوڑ دینا ؛ ترک کرنا ؛ موقوف کرنا ۔ (۲) (بول چال) ختم ہو جانا ؛ اختتام کو پہنچ جانا ؛ ہو چکنا ؛ مر جانا ؛ (چشمے وغیرہ کا) خشك ہو جانا ۔

Peter-boat :(n) مچھلی شکار کرنے کی ایک چھوٹی کشتی ۔

Peter-penny /-Peter's- /-pence : (n) سالانه خراج پاپائی ؛ وہ سالانه خراج پاپائی جو مخصوص قیمت کی زمین رکھنے والے ہر مکان مالک سے ایک پینی کی شرح سے لیا جاتا ہے اور پاپائی خزانه میں جمع کیا جاتا ہے (۱۸۶۰ ء سے ) ۔

Peterman : (n) ماہی گیر ؛ مچھلی شکار کرنے والا ۔

Petersham : (n) [F. 'Viscount Petershman , c1812. ] (۱) بھاری اوور کوٹ یا برجس ؛ایسے اوور کوٹ کا کپڑا ۔ (۲)دبیز ریشمی فیته ۔

Petiolar : (a) ڈنٹھل کا یا اس سے متعلق ؛ ڈنٹھل دار ؛ ڈنٹھلی ۔

Petoilate(d) : (a) ڈنٹھل دار ؛ ڈنٹھلی ؛ ساقه دار ۔

Petiole : (n) [L. 'petiolus.'] (۱) (نباتیات) ڈنٹھل ؛ ذنیب ؛ ساقه برگ ۔ (۲) (حیوانیات) نازك ڈنٹھل نما ساخت ۔

Petioled : (a) دیکھو Petiolate

Petiolulate : (a) ڈنٹھل والا ۔

Petiolule : (n) [mod. L. 'petiolulus.'] : (۱)(نباتیات) ڈنٹھلی : سویقہ ۔ (۲) (حیوانیات) ساقچہ ۔

Petit : (a) [Fr. 'petit.'] خرد : کوچک؛ چھوٹا : پستہ : بے ارزش ۔

Petit Bag/ -officer : (n) (۱) چھوٹا بیگ : معمولی تھیلا ۔(۲) ادنیٰ افسر : معمولی آفیسر ۔

Petit-maitre : (n) [Fr. ] (۱)زنخا : نا مرد : زن نما مرد : زنانہ صفت آدمی ۔ (۲) بانکا : رعنا : چھیلا : خو دنما : نمودیا : اکڑ دکھانے والا ۔

Petit-mal : (n) [Fr. ] ہلکی قسم کی مرگی (طب) خفیف مرگی : صرع خفیف ۔

Petit point : (n) کیکری : سلائی میں مثلث یا خیمہ کی شکل کابخیہ۔

Petit souper : (n) [Fr.] چندخاص احباب کا مخصوص کھانا : ہلکی ضیافت ۔

Petit treason : (n) (انگریزی قانون) وہ جرم جس میں نوکر اپنے آقا کو قتل کر دے یا بیوی اپنے شوہر کو قتل کر دے ۔

Petit verre : (n) شراب کا چھوٹا گلاس ۔

Petite : (a) [Fr. tem. of 'petit.'] چھوٹے قد کی نازک اندام(عورت یا لڑکی) ۔

Petite-four : (n) [Fr. Lt. ] بہت چھوٹا اور مزیدار کیک ، بسکٹ یا مٹھائی ۔

Petite-morale : (n) معمولی اخلاق ۔

Petite piece : (n) معمولی بجا آوری : چھوٹا کام : (جمع میں) کسی مصنف کی معمولی تحریر ۔

Petitio : (n) [L. ] لاطینی لفظ جوعروض گذاری کے معنی میں استعمال ہوتا ہے ۔

Petitio induciarum : (n) (قانون) دیکھو Imparlance

Petition : (n) [L. 'petitio.'] (۱) دادخواہ؛عرض حال؛واجب العرض؛ عرض؛ معروض ۔ (۲) التجا : استدعا :التماس : تضرع : گذارش : خصوصاً عاجزی اور تفریح کے ساتھ الوہیت سے التجا یا حکمراں سے درخواست ۔ (۳) عرضی : عریضہ : عرضداشت : تحریری درخواست: (سیاسیات) عرضداشت : رحم و کرم کی درخواست ۔ (۴) (قانون) درخواست : عرضی دعویٰ :عدالتی تعمیل کے لئے عرضی یا درخواست : پیٹیشن : محضر : محضر نامہ ۔

Petition : (v) داد خواہی : درخواست دینا : عرضی پیش کرنا : التجا کرنا : التماس کرنا : گذارش کرنا : عرض داشت پیش کرنا : عرضی گذارنا ۔

Petition and Advice : (انگریزی تاریخ) ۳/ اپریل ۱۶۵۷ء کو پارلیمنٹ کا محضر نامہ Cromwell کے نام ۔

Petition of Right : (n) (سیاسیات) عرض داشت حقوق : اعلان حقوق آزادیٔ عامہ (یہ حقوق ۱۶۲۸ء میں چارلس اول سے حاصل کئے گئے تھے ۔

Petition of Right : (n) (قانون) ایک قدیم قانون عام جس سے حکومت سے جائداد یا ملک کی واپسی میں مدد ملتی تھی ۔

Petition principii : (n) انحصار مقدمہ برنتیجہ : اقتراح المسئول ۔

Petition writer : (n) (قانون) عرضی نویس ۔

Petitionary : (a) داد خواستگی : عرض حال : تضرع آمیز :ا ستدعائی: معروضی : التماس : مشتمل بہ درخواست ۔

Petitionarily : (adv.) درخواست کے طور پر : استدعا کے ساتھ : التماس کے طور پر ۔

Petitionee : (n) (امریکا قانون) وہ شخص یا پارٹی جس کے خلاف عرضی گذاری گئی ہو : مدعاعلیہ ۔

Petitioner : (n) (۱) عرضی گذار : درخواست دہندہ : درخواست دینے والا : عریضہ نگار : درخواست کنندہ ۔ (۲) (قانون) سائل : مدعی : دادخواہ : دعویٰ دار : عرضی گذار قرض خواہ ۔ (۳) (تاریخ) ان میں سے کوئی جنھوں نے ۱۶۸۱ء میں پارلیمنٹ کا اجلاس بلانے کے لئے چارلس دوم کے ایڈریس پر دستخط کئے تھے ۔

Petitionry : (n) عرض حالی : عرض گذاری : (قانون) کسی چیز کا دعویٰ کرنے کی خصوصیت : دعویٰ ملکیت کی کارروائی۔

Petits-chevaux : (n) قمار بازی کی ایک قسم ۔

Petits soins : (n) ادنیٰ توجہات ۔

Petralogy : (n) چٹانوں کی اصلیت اور ان کی ساخت وغیرہ کا علم: صمزہ دانی : (ارضیات) صخرات : چٹانوں کا علم ۔

Petrarchal : (a) [f. 'petrarch.'] اطالوی شاعر پٹرارک(۱۳۰۴ء۔۷۴) کا یا اس سے متعلق یا اس کے طرز میں۔

Petrarchan/-chian : (n) مانند اطالوی شاعر پٹرارک (۱۳۰۴ء۔۷۴)۔

Petrarchist : (n) پٹرارک کا مقلد : اس اطالوی شاعر کا متبع۔

Petrary : (n) [med. L. 'petraria.'] (اب تاریخ) منجنیق۔

Petre : (n) [L. 'petra.'] شورہ۔

Petrel : (n) [Early vars. 'petteral.'] پطریل : ایک چھوٹا بحری پرندہ جس کے پر سیاہ اور ڈینے لمبے ہوتے ہیں : مرغ باراں : مرغ طوفاں : جل چڑیا۔

Storm petrel/ Stormy- : مرغ طوفان : طیر طوفان۔

Petrifaction : (n) [f. 'petrify.'] (۱)(ارضیات) تحجّر : حجریت کا عمل : پتھر ہوجانے کا عمل : پتھر میں تبدیل ہونا : حجریت۔ (۲) متحجر شے : متحجر مادہ : (طب) پتھر کا بن جانا۔ (۳) اُحفور : فوسل۔

Petrifactive : (a) پتھر میں تبدیل شدہ : متحجّر شدہ۔

Petrified : (a) پتھر میں تبدیل شدہ : بے حس و حرکت کیا ہوا : فالج زدہ : بے جان کیا ہوا۔

Petrify : (v) [med. L. 'petrificare.'] (۱) پتھر میں بدل جانا : پتھر ہو جانا : حجرانا : متحجر ہو جانا۔ (۲) (حیوانی یا نباتی مادوں کا) پتھر میں تبدیل ہو جانا : پتھر ہو جانا۔ (۳) (مجازاً) پتھر کی طرح بدل جانا : بے طاقت کرنا : سن کرنا : بے حس کرنا : بے بس کرنا : مردہ کرنا یا ہونا : بے طاقت کرنا : اکڑ جانا : کڑا کرنا۔ (۴) حیرت یا خوف کے مارے ششدر رہ جانا : مبہوت کرنا : بت بن جانا : ہاتھ پاؤں پھول جانا : حیران و ششدر کر دینا۔ (۵) پتھر کی طرح بے جان کر دینا۔

Petrine : (a) [f. eccl. L. 'petrus + ine.] (بائبل) پطرسی : نوشتۂ پطرس : متعلق بہ تعلیم پطرسی۔

Petrine calims : (n) سینٹ پیٹر کی جانشینی کا دعویٰ۔

Petro- : (Prefix) سابقہ بمعنی "پتھر" : "چٹان"۔

Petrobrusian : (a) [L. 'petrobrusiani.'] (کلیسائی تاریخ) بارھویں صدی عیسوی میں جنوبی فرانس کے پیروان پطرس کے ایک فرقہ کا رکن۔

Petrochemical : (a) پٹروکیمسٹری یا پٹرو کیمیکلز کا۔

Petrochemical : (n) صنعتی سطح پر پٹرولیم سے حاصل شدہ یا تیار کردہ کوئی بھی شے۔

Petrochemistry : (n) (۱) پتھروں کی ساخت و ترکیب کی کیمیا (کیمسٹری)۔ (۲) پٹرولیم اور اس کی صفائی وغیرہ کی کیمیا۔

Petroeus : (a) کوہستانی۔

Petroglyph : (n) [Fr. 'petroghypho.'] چٹان تراشی : (آرٹ) نقش صخر : تراش چٹان : نقش سنگ۔

Petroglyph : (n) (آرٹ) چٹان تراشی۔

Petroglyphic : (a) چٹان تراشی سے متعلق : نقش سنگ سے متعلق۔

Petrograph : (n) چٹانی تحریر یا کتبہ۔

Petrographer : (n) (ارضیات) ماہر صخور : صخور نگار : سنگ نویس : حجّار : سنگ تراش : ماہر صخریات : اس علم کا جاننے والا۔

Petrographic/-al : (a) چٹانی کتبہ سے متعلق : سنگ نویسی سے متعلق : سنگ شناسی سے متعلق : صخور نگاری کا یا اس سے متعلق : صخریاتی : متعلق بہ صخریات۔

Petrography : (n) چٹانوں کی ساخت و ترکیب کا علمی بیان : علم صخریات : (ارضیات) صخور نگاری : صخور نامہ : سنگ شناسی۔

Petrohyoid / Petromastoid : (a) (تشریح) استخوان خارہ ولامی سے متعلق (جمجمہ میں)۔

Petrol : (n) [med. L. 'petroleum.'] (۱) پٹرول۔ (۲) (کیمیا) ہائیڈرو کاربن ($C_8H_{10}$)۔

Petrol : (v) پٹرول فراہم کرنا (موٹروں وغیرہ کے لئے)۔

Petrolatum : (n) [mod. L,f. 'petrol + -atum.] (کیمیا) ویز لین۔

Petroleum : (n) [med. L. 'petroleum.'] پٹرولیم : معدنی تیل جو چٹانوں کے اندر یا سطح آب میں پایا جاتا ھے اور جو روشنی اور مشینی طاقت کے لئے استعمال کیا جاتا ھے : (کیمیا) مٹی کا تیل : نفت خام۔

Petroleum-ether : (n) بخار بن کر اڑ جانے والا تیل جو پٹرولیم سے

حاصل کیا جاتا ھے ؛ پٹرولیم ایتھر ۔

**Petroleum oil : (n)** دیکھو Petroleum

**Petroleum-spirit : (n)** پٹرولیم اسپرٹ ۔

**Petroleur : (n)** [Fr. f. petrole + -eur. ] پٹرولیم سے آگ لگانے والا۔

**Petroleuse : (n)** [ fem. of prec. ] پٹرولیم سے آگ لگانے والی۔

**Petrolic : (a)** پٹرول کا یا اس سے متعلق ؛ پٹرولی ؛ پٹرولیم۔

**Petrolin : (n)** (۱) پٹرولین ؛ پٹرولی تیل ؛ وہ تیل جو پٹرولیم سے حاصل ہو ۔ (۲) وہ شے جو رنگون پٹرولیم سے نکلتی ھے ۔

**Petrologic/-al : (a)** صخرہ دانی سے متعلق ؛ سنگ شناسی سے متعلق ۔

**Petrologically : (adv.)** صخرہ دانی کے طور پر ؛ ازروئے صخرہ دانی ۔

**Petrtologist : (n)** صخرہ داں ؛ سنگ شناس ۔

**Petrology : (n)** دیکھو Petralogy

**Petronel : (n)** [Fr. 'petrinal.'] (تاریخ) بطرونیل ؛ پترونیل ؛ ایک بڑا تمنچہ جوسولہویں اور سترھویں صدی عیسوی میں خاص کر سوار استعمال کرتے تھے ۔

**Petrophyte : (n)** (نباتیات) چٹانی پودا ۔

**Petrosal : (a)** (تشریح) جزو عظم صُدغی ؛ عظم حجری ۔

**Petrosilex : (n)** [ mod. L, f. 'petrus + silex . ] (کان کنی) سخت چٹان ۔

**Petrosiliceous : (a)** بہ شمول سخت چٹان ۔

**Petrous : (a)** [f. L. 'petrosus.'] (۱) صخرائی ؛ صخراتی ؛ مشابۂ صخرہ ۔ (۲) (تشریح) صدغی ؛ عظم حجریہ؛ کنپٹی کی ہڈی کے متعلق ۔

**Petted : (a)** جگر کے ٹکڑے سمجھنا ؛ ناز و نعم سے خراب کیا ھوا۔

**Pettichaps : (n)** گانے والی چڑیاں ؛ مغنی چکور ۔

**Petticoat : (n)** [ Late ME. ] (۱) سایہ ؛ لہنگا ؛ پیٹی کوٹ ؛ گھگھرا ؛ زیر دامنی ؛ زیر پاچین ۔ (۲) ایک قسم کا زنانہ لباس جو ساڑی وغیرہ کے اندر پہنا جاتا ھے ؛ اسکرٹ جو گون کے نیچے پہنا جاتا ھے ۔ (۳) (جمع) پورا اسکرٹ نیز اسکرٹ جو نوجوان پہنتے ہیں ۔ (۴) (خصوصاً جمع میں) خاص قسم کازنانہ لباس ؛ جنس اناث ؛ عورت ذات۔ (۵) (واحد) لڑکی ؛ عورت ؛ جنس لطیف ۔ (۶) (مزاحاً) پادریوں کا لباس ؛ نیز لباس مردانہ و بچکانہ (Kilt) ۔ (۷) سایہ کی مانند کوئی چیز مثلاً ایسا میز پوش جو نیچے تک لٹکتا ھو ۔

**Petticoat : (a)** زنانی ؛ زنانہ ؛ نسواں سے متعلق ۔

**Petticoat government : (n)** (سیاسیات) تریاراج ؛ حکومت زنان ؛ زنانہ حکومت ؛ گھر یا سیاست میں عورتوں کی بالادستی ۔

**Petticoat insulator : (n)** الٹی ھوئی پیالے کی شکل کا اور چینی کا بنا ھواحاجز یا برقی تار کو علاحدہ کرنے والا آلہ ۔

**Petticoat-pipe : (n)** ریل کے انجن کی چمنی میں ایک قسم کا پائپ ۔

**Petticoated : (a)** سایہ دار ؛ لہنگا پہنے ھوئے ؛ لہنگے دار ؛ لہنگے والی؛ گھگھرے والی ۔

**Petticoatless : (a)** بے سایہ ؛ بے لہنگا ؛ بدوں سایہ ؛ گھگھرے کے بغیر ؛ پیٹی کوٹ کے بغیر ۔

**Petties : (n)** (معاشیات) خفیف مصارف۔

**Pettifog : (v)** [ Back-formation from pettifogger.] (۱) مختاری کرنا ؛ ادنیٰ درجہ کی وکالت کرنا ۔ (۲) ادنیٰ عدالت میں چھوٹے مقدمات کی پیروی کرنا ۔ (۳) قانونی فریب کاری کرنا ؛ قانونی حیلہ بازی کرنا ۔ (۴) اصل بحث سے گریز کرنا ؛ غیر ضروری باتوں پر زور دینا ؛ لفظی بحث کرنا ۔

**Pettifogger : (n)** [f. 'petty + fogger . '] (۱) معمولی وکیل ؛ ادنیٰ درجہ کا وکیل ؛ مختار ؛ چھوٹا موٹا کیس لینے والا ۔ (۲) فریب یا ناجائز ذرائع سے کام لینے والا ؛ ادنیٰ وکیل ؛ جھوٹا مدعی ؛ جھوٹا دعویدار ۔ (۳) عطائی (ہر پیشے کا) ۔

**Pettifoggery : (n)** قانونی حیلہ بازی یا فریب کاری ؛ معمولی وکالت ؛ ادنیٰ وکالت ۔

**Pettifogging : (n)** مختاری کا عمل ؛ قانونی حیلہ ؛ قانونی فریب ۔

**Pettifogging : (a)** فریب کار ؛ حیلہ باز ؛ مکّار ؛ لفظی بحث کرنے والا ؛ معمولی وکالت کرنے والا ؛ جھگّی ؛ کمینہ ۔

Pettily : (adv.) کم مایگی سے : تنگ ظرفی سے۔

Pettiness : (n) سبکی : دیانت : کمینہ پن : کم مایگی : کم ظرفی۔

Petting : (n) پیارا : منظور نظر : دلارا ہونا۔

Pettish : (a) تنک مزاج : زود رنج : کج خلق : بد اخلاق : نازک مزاج : چڑچڑا : بد دماغ۔

Pettishly : (adv.) تنک مزاجی سے : نازک مزاجی سے : چڑچڑے پن سے۔

Pettishness : (n) چڑچڑا پن : نازک مزاجی : تنک مزاجی : کج خلقی : تند مزاجی۔

Pettitoes : (n) [Fr. 'petiteoie.'] (۱) سور کے پائے (جو کھائے جاتے ہیں)۔ (۲) انسان کے پاؤں (خصوصاً بچوں کے)۔

Pettle : (v) (اسکاتستانی) پیار کرنا : دلار کرنا : چھاتی سے لگانا : ناز و نعم کے ساتھ رکھنا۔

Petto : (n) [L 'pectus.'] (تشریح) سینہ : چھاتی۔

In petto : فی الباطن : سینے میں : رازمیں : پوشیدہ۔

Petty : (a) [Late ME. 'pety.'] (۱) جزئی : حقیر : ناچیز : ذلیل : ناقابل توجہ : بے حقیقت۔ (۲) معمولی : ادنیٰ : چھوٹا : کم رتبہ : ماتحت۔ (۳) کم مایہ کم ظرف : فرو مایہ : خفیف : تھوڑا سا : ذرا سا : یونہی : ادنیٰ سا۔

Petty average : (n) دیکھو Average

Petty cash : (n) معمولی زرنقد (آمد و خرچ کا)۔ (۲) معمولی اخراجات کا فنڈ۔

Petty dancers : (n) انوار شمالی۔

Petty jury : (n) دیکھو Jury

Petty larceny : (n) دیکھو Larceny

Petty officer : (n) (۱) معمولی آفیسر : ادنیٰ آفیسر۔ (۲) (خصوصاً) ادنیٰ بحری آفیسر (نن کمیشنڈ آفیسر کے مساوی)۔

Petty repairs : (n) (تعمیرات) چھوٹی موٹی مرمت۔

Petty session : (n) (۱) نشست : بیٹھک۔ (۲) دیکھو Session۔

Petty works : (n) کارہائے ادنیٰ : معمولی قسم کے کام۔

Petulance : (n) [L. 'petulance.'] بد خوئی : تنک مزاجی : زود رنجی : بد اخلاقی : چڑچڑاپن : ترش مزاجی : بد دماغی۔

Petulant : (a) [L. 'Petulans.'] بدخو : بد مزاج : زود رنج : تنک مزاج : نک چڑھا : چڑچڑا : ترش مزاج : بد دماغ : جھکّی۔

Petulant : (n) بد مزاج شخص : چڑچڑا آدمی۔

Petulantly : (adv.) چڑچڑے پن سے : جھکی پن سے : بے ادبانہ : گستاخانہ : تنک مزاجی سے۔

Petunia : (n) [mod. L. 'petunia.'] (نباتیات) پتونیہ : (ایک پودا جس میں سفید اور ارغوانی پھول لگتے ہیں : جن کی شکل قیف نما ہوتی ہے) گل اطلسی۔ (۲) گہرا بنفشی رنگ : ارغوانی رنگ۔

Petuntse : (n) [Chinese 'pai- tun- tizd.'] وہ سفید مٹی جس سے چینی مٹی تیار ہوتی ہے چینی مٹی : چنگ چینی۔

Petzite : (n) [f. name of W. Petz.] (کا ن کنی) چاندی کا ٹلور لئید جس میں سونا پایاجاتا ہے۔

Peucedanin : (n) [f. mod. L. 'peucedanum.'] (کیمیا) ایک تعدیلی مادہ ($C_{12} H_{12} O_3$)۔

Peucyl : (n) [Gr. 'peuke + -yl.] (کیمیا) ایک قسم کا روغنی ہائیڈرو کاربن۔

Peulvan/ -ven : (n) [Fr.] دیکھو Menhir

Pew : (n) [Late ME. 'pywe.'] (۱) پیو : گرجا میں نشست کا مقام (اونچا یا محصور اکثر خاص خاص لوگوں کے لئے)۔ (۲) گڑی ہوئی تکیہ دار بنچ (گرجا میں)۔ (۳) اونچی نشست (جج ، قانون داں وغیرہ کے لئے)۔

Family pew : گرجا میں کسی خاندان کے لئے مخصوص مقام نشست۔

Pew : (v) گرجا میں اونچی نشستوں کو مہیا کرنا : ایسی نشستوں سے محصور کرنا۔

Pew-rent : (n) گرجا میں مخصوص مقام نشست کا کرایہ۔

Pewage : (n) گرجا کی نشست کا انتظام : گرجا کی نشست کا کرایہ۔

Pewless : (n) مخصوص گرجائی نشست کے بغیر : بغیر Pew کے۔

Pewee : (n) (امریکا اور کناڈا) پیوی : ایک قسم کا پرندہ۔

Pewit / Peewit : (n) [imit. ] (۱) دیکھو Lapwing . (۲) نیّاح ؛ ہدہد . (۳) پیوی . (۴) (حیوانیات) چتلا یلوہ. (حیوانیات) سیاہ سرمرغابی . (۵) ان پرندوں کی آواز .

Pewit gull : (n) کالی سروالی مرغابی ؛ سیاہ سر مرغابی .

Pewter : (n) [ OFr. 'peutre.' ] (۱) مضرّع ؛ کانسا ؛ جس ؛ جست . (۲) جستی برتن ؛ جست کے برتن . (۳) (عامیانہ) وہ رقم جو اس مال یا جہاز کی فروخت سے حاصل ہو جو زمانہ جنگ میں سمندر پر پکڑا جائے . (۴) پالش کرنے کا ایک طریقہ .

Pewter-solder : (n) دھات جوڑنے کا ملائم مسالہ . .

Pewterer : (n) جستے کا کام کرنے والا .

Pewtery : (a) جستے کی صفت کا ؛ کانسا صفت .

Pewterwort : (n) ایک قسم کا پودا ؛ ذنب الفرس (گھاس) ؛ دم اسپ زمستانی (گھاس) .

Peyerian : (a) [ f. proper name peyer.' ] (تشریح) روسی ملہر تشریح جے کے پایر (J. K. Payer ۱۶۵۳-۱۷۱۲) .

Peyote / Peyotl : (n) [Nahuati 'peyotl.' ] (۱) ایک قسم کا پودا Lophophora کی جنس کا ناگ پھنی(صُبّار) جو جنوب مشرقی امریکا کے ریگستانی علاقوں میں پایا جاتا ھے . (۲) اس پودے کے کسی جزو سے دوا کی تیاری .

Peyote-button : (n) دیکھو Mescal button

Peyotism : (n) امریکی ہندستانیوں کا مذہبی مسلک جس میں Peyote پودے کو مقدس سمجھا جاتا ھے .

Peziza : (n) [ mod. L. ] (نباتیات) ایک قسم کا پودا ؛ ایک قسم کا پیالہ نما پودا .

Peziziform/ Pezizoid : (a) (نباتیات) کاسہ نما فنجانی .

PH : ہائیڈروجن کے موثر آیون کے ارتکاز کی منفی لوگارتھم.

Ph : حرف صحیح کا ایک روپ جو صوتی اعتبار سے F کا ہم آہنگ ہوتا ھے.

Phac-/Phaco-/Phak-/Phako - : (comb.) [Gr. 'Phak-] جزو ترکیبی بمعنیٰ (۱) مسور. (۱) مسور کی شکل کی کوئی شے .

(۲) آنکھ کا بلوری عدسہ .

Phacelia :(n) [Gr. 'phakelos+L'ia'.] (۱) امریکی جڑی بوٹیوں کی ایک نوع. (۲) اس جنس کا کوئی پودا .

Phacochoere / -chere : (n) [mod. L.] (حیوانیات) ستّے دار سور؛ افریقہ کے ایک سور کی قسم.

Phacolite / Phakolite : (n) [G. 'phakolit.'] (معدنیات)عدسی زیولائٹ جو بلوری شکل میں پایا جاتا ھے.

Phacolith : (n) [Phacco - + - lith.] آتشی چٹانوں کا عدس نما ڈھیر.

Phacometre : (n) [Phac - + - metre.] عدسہ کی ماسکی قوت ناپنے کا آلہ ؛ طول ماسکہ پیما.

Phaeceacian : (n) [fr. L. 'phaeacia.'] اسکیر یا کے باشندوں کوئی ایک جوزن پرست ھوا کرتا ھے؛ زن مرید.

Phaenogam/Phe- : (n) [mod. L. Phaenogama.' ] (نباتیات) نباتات گلدار؛ پھولوں والا پودا Cryptogam کا متضاد .

Phaeo/Pheo - (comb.) [Gr. 'Phaio-'.] جزو ترکیبی بمعنی بھورا (اکثر کلوروفل کے متعلق مرکبات کے نام میں مستعمل ھوتا ھے).

Phaeton : (n) [L.] (۱)(قدیم) وہ جورتھ یا گھوڑے گاڑی کو خطرناک رفتار پر چلاتا ھو؛ وہ جوزمین کو آگ میں جھلسا دے . (۲) (فٹن) ایک ہلکی چوپہیہ گاڑی جس میں عام طور پر دو گھوڑے جتتے ہیں.

Phagedaena/ - ena : (n) [Gr. 'phagedaena.'] پھیلنے والا ناسور.

Phagedaenic : (a) ناسوری؛ ایسے ناسور سے متعلق.

Phagedaenous : (a) ایسے ناسور سے متعلق؛ ایسے ناسور میں مبتلا.

Phagocyte : (n) [Gr. 'phago- + -cyte.'] خون کا ایک جسیمہ جو متعدد جراثیم سے محفوظ رکھنے کی صلاحیت رکھتا ھے.

Phagocytism/Phagocytosis : (n) خلیۂ ابیض کے ذریعہ متعدی جراثیم کا خاتمہ.

-phagous : (suffix) [L. '-phagus'.] لاحقہ بمعنی "خوار ؛ کھانے والا" .

Phagun : (n) [Hindi, 'phagun fr. Sk. 'phalguaina] پھاگن .

-phagus : (suffix) [L. - 'phagus.'] لاحقہ بمعنی کھانے والا؛ وہ جو متعینہ شے کو بتائے ھوئے طریقے سے کھائے.

-phagy : (suffix) [Gr. 'phagia' + -y.'] لاحقہ بمعنیٰ خوری؛ کسی مخصوص شے کو کھانا : خصوصاً حیاتیاتی یا طبی اصطلاحوں میں مستعمل جیسے Cytophagy , Biophagy وغیرہ۔

Phak : (comb.) دیکھو Phac

Phalangal/Phalangar : (a) (تشریح و حیوانیات) متعلق بہ Phalanx ۔

Phalange : (n) [Fr.] (۱) فوج کا پرا؛ صفِ جنگ۔ (۲) دیکھو Phalanx ۔

Phalangeal : (a) [Fr. 'phalange' + al.'] (تشریح وحیوانیات) متعلق بہ Phalanx ۔

Phalanger : (n) [ Fr. 'Phalanger. '] آسٹریلیا کا ایک چھوٹا سے سموری تھیلی دار جانور جو کسی قدر لومڑی سے مشابہ ہوتا ہے۔

Phalangid : (n) [mod. L. 'phalangidae.'] (حیوانیات) عنکبوت سے مشابہ ایک جاندار جس کی ٹانگیں لمبی اور پتلی ہوتی ہیں؛ اس کی عام جنس Harvest spider کہلاتی ہے۔

Phalangist : (n) دیکھو Phalanger

Phalangistine : (a) Phalangistinae کے خاندان سے متعلق۔

Phalangistine : (n) ایک کیسہ دار جانور۔

Phalangite : (n) [L. 'phalangita.' or -'ites.'] مقدونوی فوج کا سپاہی۔

Phalansterian : (a) فوریری اشتراکیت سے متعلق۔

Phalansterian : (n) فوریری اشتراکیت کا قائل؛ اس عقیدے کا پیرو۔

Phalanstery : (n) [Anglicization of Fr. 'Phalanstere.'] (۱) فوریر (فرانسیسی) کے نظام اشتراکیت کا پیرو : اشتراکیت پسندوں کی جماعت۔ (۲) اس جماعت کی عمارت جس میں وہ رہتے ہیں۔

Phalanx : (n) [L. 'phalanx,'-angs.'] (۱) فوج کا پرا : صف جنگ خصوصاً مقدونوی پیدل فوج۔ (۲) کوئی منظم جماعت۔ (۳) تخمیناً اٹھارہ سو نفوس کی اشتراکی جماعت (فوریر کے نظام اشتراکیت کے مطابق)۔ (۴) (تشریح) ان چھوٹی ہڈیوں میں سے کوئی ہڈی جو ساعد اور پیر (انگلیوں اور ٹخنوں کے درمیانی حصے) میں ہوتی ہیں۔ (۵) (نباتیات) حامل زروں کا گچھا؛ گڈی (تشریح اور نباتات میں اس لفظ کی جمع phalanges ہے)۔

Phalanxed : (a) صف جنگ میں مستعد۔

Phalarope : (n) [Fr. 'pharope.'] ایک قسم کا جھلی پا پرندہ جو پانی میں چلتا پھرتا اور تیرتا ہے۔

Phaleucian : (n) [L. 'Phaleucius'+-'an.'] (۱) ایک قدیم یونانی شاعر فیلش سے متعلق۔ (۲) ایک مخصوص بحر کا نام جو اسپونڈی ڈیکٹیل اور تین ٹروکی پر مشتمل ہوتی ہے۔

Phallic : (a) [Gr. 'phalikos.'] لنگ یا لنگ پرستی سے متعلق؛ فطرت کی تولیدی طاقت کی علامت سے متعلق۔

Phallicism/Phallism : (n) لنگ پرستی؛ عضوتناسل کی پرستش جو بعض مذاہب میں فطرت کی تولیدی طاقت کا مظہر سمجھا جاتا ہے۔

Phallus : (n) [Late L. 'phallus.', Gr. 'phallos.'] عضو تناسل کی مورت جس کی بعض مذاہب میں پرستش کی جاتی ہے : خصوصاً وہ جو قدیم یونان میں جلوس کے ساتھ نکالی جاتی تھی : مورت ذکر؛ لنگ۔

Phane : (۱) مرغ بادنما؛ مرغ کی شکل یا کسی اور شکل کی گھومنے والی چیز جو مناروں وغیرہ کے کلس میں ہوا کا رخ بتانے کے لئے لگائی جاتی ہے۔ (۲) دیکھو Vane ۔

Phanero-/Phaner- : (comb.) [Gr. 'phaneros.'] جزو ترکیبی بمعنیٰ عیاں؛ ظاہر۔

Phanerocodonic : (a) جرس نما۔

Phanerocrystalline : (a) ظاہر قلمی۔

Phanerogam : (n) ['Phanero' - +'gamos.'] دیکھو Phanogam

Phanorgamia : (n) نباتات بری؛ گلداراں؛ نباتاتی کائنات کی ایک قسم جس میں ایسے پودے آتے ہیں جنھیں نمایاں اعضائے تناسل ہوتے ہیں یعنیٰ حامل زر اور بقچۂ گل۔

Phanerogamic : (a) گلدار؛ پھول دینے والا۔

Phanerogamous : (a) گلدار ؛ پھول دینے والا ۔

Phanerogemic/Phanerogenetic : (a) [Phaner + -gemic.'] معلوم ماخذ کا (cryptogemic کی ضد)۔

Phaneroglossal/-te/-ous : (a) نمایاں زبان رکھنے والا جیسی بعض مینڈک رکھتے ہیں۔

Phaneromania : (n) [ L. Fr. 'phaner- ] جسم کی کسی سطحی بالیدگی کو چھونا یا کریدنا (جیسی ناخن کو دانت سے کاٹنے کی عادت ) ۔

Phanotron : (n) [Perh. fr. Gr. 'phano'- + E-tron.'] فنوٹرون: پارے کی بھاپ سے بھرا ڈیوڈ جس کا استعمال ریڈیو میں ہوتا ہے۔

Phansigar : (n) [Hindi 'phansgar.'] ٹھگ: ڈاکہ(ہندی لفظ سے بنا ہے)۔

Phantascope : (n) [irreg . var of hantoscope.'] (۱) دوچشمی رویت کے مظاہر کی نمائش کا آلہ۔ (۲) دیکھو Phenakistoscope ۔

Phantasia : (n) Fantasia کی متبادل شکل۔

Phantasiast : (n) [Gr. 'phantasiastes.'] ایسے عقیدے کا حامل کہ عیسیٰ مسیح کا جسم محض خیالی تھا۔

Phantasm : (n) [Fr. 'fantasme.'] (۱) فریب: واہمہ: کسی شے کا خیالی پیکر: بھوت سایہ:جعلی شے ۔ (۲) بھوت ،پریت ، اب صرف شعری و مجازی استعمال میں : (نفسیات) غائب خواہ زندہ یا مردہ کا تصور۔ (۳) (فلسفہ) ذہنی تصویر، واہمہ یا تعبیر جو احساس کے تصور کے قریب شے معلوم ہو بطور واہمہ (اب اس کے غیر حقیقی پہلو پر زور دیا جاتا ہے)۔

Phantasma/Phantasmas : (n) [It. 'Fantasma' L. 'Phantasma.'] (۱) فریب : واھمہ : خواب ۔ (۲) بھوت : پیکر خیالی ۔

Phantasmagoria / Phantasmagory : (n) [modif. of F. 'Phantasmagorie'.] (۱) فریب نظر کی نمائش: وہمیات بصری کی نمائش (یہ ایک نمائش تھی جو لندن میں ۱۸۰۲ میں منعقد ہوئی تھی جس میں فریب نظر کے مظاہر مسلسل یکے بعد دیگرے دکھائے جاتے تھے۔ (۲) فریب نظر کا تغیر پذیر سلسلہ جیسے خواب میں ہوتا ہے۔ (۳) مختلف عناصر پر مشتمل تغیر پذیر مظہر۔

Phantasmagorial/Phantasmagoric/-al : (a) خیالی صورتوں کے مظاہر کے متعلق۔

Phantasmal/Phantasmic : (a) توہمی: وہمی: واہمہ کی فطرت کا:خیالی: غیر حقیقی۔

Phantasmally (adv.) خیالی طور پر: وہمی صورت سے۔

Phantasmascope : (n) [Phantasma + - Scope.'] (۱) ایک چکتی جس پر مختلف شکلیں درج ہوتی ہیں اور جسے گھما گھما کر دیکھنے سے حقیقی حرکت کا تاثر پیدا ہوتا ہے۔

Phantast/Phantasy : (n) (۱) قوت واہمہ۔ (۲) وہمی شبیہ ۔ (۳) دیکھو Fantast۔

Phantom/Fantom : (n) [ME. 'fantome, -un,'also-osme.'] (۱)وہمی صورت : خیالی صورت یا شبیہ۔ (۲) طیف: توہم۔ (۳) بھوت پریت : سایہ۔ (۴) دماغی فریب: شبیہ جو خواب میں نظر آتی ہے یا جو دماغ میں بنتی ہے: نیز بار بار آنے والا خیال۔ (۵) نمائش: شخص ، ادارہ جو نمائشی ہو ، حقیقی اہمیت نہ رکھتا ہو۔

Phantom : (a) [ME. fantom, fr. fantom,-n.'] بے اصل: غیر حقیقی: گڈا: محض دیکھنے کا:(شخص یا ادارہ جو دیکھنے میں سب کچھ ہو مگر اصل اقتدار کا حامل نہ ہو : صفر ۔

Phantom tumour : (n) عارضی سوجن یا ورم (جو اصل جیسا نہ ہو)۔

Phantomatic : (a) خیالی: غیر حقیقی۔

Phantomic/Phantomical : (a) واہمہ کی نوعیت کا یا اس کے مشابہ۔

Phantomlike : (a) واہمہ کا سا: خیال: توہمی۔

Phantoscope : (n) [Gr. 'phantos,' + 'E -scope.'] عکس نما کی طرح کا ایک آلہ : عکس بین ۔

-phany : (comb.) [Gr. 'phainein.'] جزو ترکیبی بمعنی ظاہری"شکل ، ظہور ، اظہار"۔

Pharaoh : (n) [L. 'Pharaon-,'Pharao.'] (۱) فرعون: فرعون مصر (یہ قدیم شاہان مصر کا لقب تھا)۔ (۲) (مجازاً) ظالم۔

Pharaoh's chicken/ -hen : (n) مصری گدھ۔

Pharaoh's mouse/-rat : (n) سانپ کھلونا : ایک کھلونا جو چلا یاجائے تو سانپ کی شکل اختیار کر لیتا ہے اور بل کھاتا ہوا نظر آتا ہے۔

Pharaonic : (a) [Fr. 'Pharaonique,' fr. Pharaon.'] فرعون کایا اس کی خصوصیت سے متعلق۔

Phare : (n) [Fr. 'phares.'] مینار: روشنی گھر۔

Pharian : (a) [L. 'pharius' + E, -an.'] (متروک) فرعون کے قدیم ملک یا جزیرہ نما کا یا اس سے متعلق۔

Pharisaic : (a) [L. 'pharisaicus.'] (۱) فریسی سے متعلق۔ (۲) ظاہر پرستی میں فریسی کے مشابہ: ظاہر داری اور رسم رواج پر زیادہ زور دینے والا مگر پاکبازی سے عاری۔

Pharisaism : (n) [L. 'pharisaismus.'] (۱) فریسی کے اصول یا طریقے (گریز ، علیحدگی اور انہماک کا راستہ). (۲) ظاہر داری؛ مکر؛ ظاہر پرستی.

Pharisean : (a) [L. 'pharisaens' + E, '-an.'] دیکھو Pharisaic

Pharisee : (n) [ME. 'pharise.' fr. OE. 'farise.'] (۱) فریسی: ایک قدیم یہودی فرقہ تھا جو رسم پرستی اور ظاہر داری میں مشہور تھا. (۲) ظاہر دار؛ ظاہر پرست ؛ گندم نما جو فروش؛ ریا کار؛ منافق.

Phariseeism : (n) [Pharisee + -ism.'] فریسیت؛ فریسی عقیدہ؛ ریاکاری؛ ظاہر پرستی .

Pharmaceutic : (a) دوا سازی کے متعلق؛ عطارانہ؛ عطار کا؛ عطاری کے متعلق.

Pharmaceutic/Pharmaceutics : (n) دوا سازی؛ عطاری.

Pharmaceutical : (a) دوا سازانہ؛ عطاری کے متعلق؛ دواسازی میں مشغول ؛ دوا سازی؛ دوا فروشی سے متعلق.

Pharmaceutically : (adv.) دوا سازی کے طور پر؛ دوا سازی کے مقاصد کے لئے.

Pharmaceutist : (n) عطار؛ دوا ساز.

Pharmacist : (n) [Pharmacy + -ist.'] دوا سازی میں ماہر؛ عطار یا دوا ساز.

Pharmaco - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی دوا؛ زہر.

Pharmacodynamic : (a) دواؤں کی قوت یا ان کی تاثیرات سے متعلق.

Pharmacodynamics : (n) دواؤں کی قوت یا ان کی تاثیرات کا موضوع.

Pharmacognosy/-gnosia/-gnosis : (n) دواؤں کا علم خصوصاً ان کی طبیعی یا غیر تیار شدہ حالت میں.

Pharmacolite : (n) [Gr. Pharmaco, -poison +'lite .'] (معدنیات) کیلشیم کا آبی آرسینٹ جو ریشمی دھاگوں میں ہوتا ہے.

Pharmacological : (a) اصول دوا سازی سے متعلق.

Pharmacologically : (adv.) اصول دوا سازی کے اعتبار سے.

Pharmacologist : (n) ماہر دواسازی؛ ماہر عطاری.

Pharmacopoeia : (n) [Gr. 'pharmaco' - +'poios.'] کتاب الادویہ (جس میں دواؤں کی فہرست ان کے خواص اور ان کے استعمال کا ذکر ہو) ؛ مخزن الادویہ؛ ذخیرۂ ادویہ؛ قرابادینی .

Pharmacopoeial : (a) کتاب الادویہ سے متعلق؛ قرابادینی.

Pharmacosiderite : (n) [Gr. 'pharmaco, + 'sideros, + - ite.'] لوہے کا آبی آرسینٹ جو مکعب نما بلور کی شکل میں ہوتا ہے.

Pharmacy :(n) [OFr. 'farmacie,'pharmacie.'] (۱) ادویہ کا استعمال. (۲) دواسازی ؛ دوا شناسی؛ دوا آمیزی؛ عطاری. (۳) ذخیرۂ ادویہ . (۴) دواخانہ.

Pharo : دیکھو Pharaoh

Pharos : (n) [L. f.'Gr. 'Phros.'] (۱) ایک جزیرہ کا نام جو اسکندریا سے دور تھا اور جہاں ایک بادشاہ نے ایک مشہور مینار تعمیر کرایا تھا ؛ روشنی کا مینار. (۲) روشنی گھر. (۳) کوئی نمایاں روشنی؛ لیمپ.

Pharyngal : (a) [mod. L. 'pharynx' + - al.'] حلقی؛ بلعومی.

Pharyngeal : (a) [med. L. 'pharyngeus' + -al.'] حلقی؛ بلعومی.

Pharyngeal bone : (n) مچھلی کے حلق کی ایک ہڈی.

Pharyngealize : (v) [ Pharangyl + ize . ] حلق کو سختی سے دبا کر آواز پیدا کرنا.

Pharyngitic : (a) سوزش بلعوم سے متعلق.

Pharyngitis : (n) [mod. L. fr. Gr. 'Pharyn' - + - itis.'] سوزش بلعوم.

Pharyngo - : [Gr. fr. 'pharyng.'] (سابقہ) بمعنی حلق؛ بلعوم.

Pharyngobranch : (a) Pharyngobranchii سے تعلق رکھنے والا ؛ جو فقری حیوان کا اسفل گروپ ہے ، اور جس کا بلعوم مشبك ہوتا ہے .

Pharyngobranch : (n) اس گروپ کا حیوان.

Pharyngobranchial : (a) اس گروپ کے حیوان سے متعلق.

Pharyngobranchiate : (a) اس گروپ کے حیوان کی خصوصیت کا حامل.

Pharyngognath : (a) مچھلیوں کی ایک نوع سے متعلق جس کی بلعومی

ہڈیاں خاص طرح کی ہوتی ہیں۔

Pharyngognath : (n) اس صنف کی مچھلی۔

Pharyngolaryngeal : (a) حلق اور نرخرہ سے متعلق؛ حلق کی نچلی جوف سے متعلق۔

Pharyngological : (a) بلعومیات سے متعلق؛ علم حلق سے متعلق۔

Pharyngology : (n) [Pharyng - + -ogy.'] بلعومیات؛ علم حلق؛ حلق اور اس کے امراض کا علم ۔

Pharyngoscope : (n) [Fr. fr. 'pharyng - + - scope.'] حلق بین؛ حلق کی جانچنے کا آلہ۔

Pharyngotome : (n) [Gr. 'tomos.'] بلعوم تراشی کا ایک آلہ۔

Pharyngotomy : (n) حلق تراشی۔

Pharynx/Pharynxes / Pharynges : (n) [L. 'pharyng., pharyn.' fr. Gr. pharynex.'] (۱) حلق؛ بلعوم؛ حلقوم؛ گلا۔ (۲) دوسرے غیر فقری حیوانوں میں اس سے ملتے جلتے جوف۔

Phasal : (a) [Phase + - al.] مرحلۂ ارتقا سے متعلق؛ دیکھو Phasic ۔

Phascolome : (n) [mod. L. 'Phascolonys.'] ایک قسم کا تھیلی دار حیوان۔

Phase : (n) [L.] گذرگاہ؛ دور۔

Phase : (n) [Fr.] (۱) (ہئیت) شکل؛ رویت؛ رویات؛ ممازجہ (کسی سیارے یا خاص کر چاند کا وہ حصہ جو روشن ھی مثلاً ہلال ، بدر وغیرہ) ۔ (۲) مرحلہ ؛ منزل ارتقاء ؛ اثنائی تغیر ؛ ارتقاء کی حالت ؛ منزل تغیر ارتقاء ۔ (۳) کسی شے یا خیال کی خاص صورت یا پہلو ۔ (۴) فرد یا ذیلی جماعت جو اپنی خاصیت اور یا شکل میں اپنی جماعت کے عام ڈھانچے سے مختلف ہو جس سے اس کا تعلق ھے۔ (۵) امریکی باستان شناسی میں درجہ بندی کی اکائی۔ (۶) مادے کا بسیط اور قابل امتیاز نمایاں حصہ جو غیر بسیط جسم میں موجود ہوتا ھے۔ (۷) (طبیعیات) ارتعاش۔

Phase : (v) (۱) مرحلے میں تطابق کرنا (۲) منصوبہ بند مراحل میں انجام دینا ۔ (۳) درجہ بدرجہ پیش کرنا۔

Phase angle : (n) (۱) زمین اور آفتاب کے درمیان کا کسی سیارے سے زاویہ ۔ (۲) وہ زاویہ جس سے تغیر یا تدریجی فرق کا پتہ چلے۔

Phase in : (v) دور میں پیش کرنا اور ہم آہنگ کرنا (جیسے کسی سسٹم ، منصوبہ یا عمل میں)۔

Phase line : (v) وہ لائن جس کا فوجی پیش قدمی یا واپسی میں استعمال ہو۔

Phase out : (v) (۱) (متعدی) استعمال ، پیداوار، یاعمل کو درجہ بدرجہ ختم کرنا ۔ (۲) درجہ بدرجہ مکمل کرنا۔ (۳) کسی عمل یا سسٹم کو درجہ بدرجہ ترک کرنا ۔ (۴) (لازم) درجہ بدرجہ پیداوار یا عمل کا ختم ہونا ؛ ایک دور سے دوسرے دور میں جانا۔

Phase rule : (n) طبعی کیمیا کا ایک اصول۔

Phaseless : (a) بے دور؛ بے مرحلہ۔

Phasic : (a) [Phase + - ic.] (۱) متعلق بہ منزل تغیر یا ارتقاء ۔ (۲) تشکلی؛ ممازجی۔

Phasis/Phases : (n) [mod. L. , Gr. 'phasis' .] (۱) چاند یا کسی سیارے کی شکل یا اس کا پہلو جو روشن ہو؛ ماہ نو کا طلوع؛ عزہ؛ منظر؛ رویت۔ (۲) پہلو؛ شکل خاص کر کسی شے کے مختلف پہلوؤں میں سے کوئی ایک۔

Phasma : (n) [L. 'phasma.'] (حیوانیات) حشرات کی ایک نوع جو عصا حشرہ کے نام سے مشہور ھے؛ لاغر حشرات ۔

Phasmid : (n) لاغر حشرہ ۔

Phasmid : (a) [L. 'Phasmida.'] لائق حشرہ کا یا اس سے متعلق۔

Phaso - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی دَور۔

Phasor : (n) [Phase + vector.] ایک فرضی خط جس کا طول اور سمت معین ہومگر مقام غیر معین ہو ؛ خط حامل جس کے سمتی زاویے سے دور کا پتہ چلے۔

Ph. D. : (n) [L. 'philosophiae doctor.'] پی۔ایچ۔ ڈی؛ فلسفہ کا ڈاکٹر۔

Pheasant : (n) [A Fr. 'fesant.'] (۱) تیتر دراج؛ ایک مشہور پرندہ۔ (۲) اس کے مشابہ دوسرے پرندے۔

Firebacked pheasant : (n) ملایا کا تیتر۔

Gold or golden pheasant : (n) چین اور تبت کا تیتر۔

Lyre-tailed pheasant : (n) آسٹریلیا کا تیتر۔

Ring-necked pheasant : چین کا تیتر۔

Silver pheasant : چین کا دراج۔

Water pheasant : ایک پرندہ جس کی دم تیتر کی طرح ہوتی ہے؛ جو Jacana کے نام سے مشہور ہے ۔

Pheasant cock : (n) نر تیتر۔

Pheasant-coucal/ -cuckoo : (n) ساؤتھ ویلز کا تیتر۔

Pheasant-duck/ -hen : (n) مادہ تیتر۔

Pheasant eyed : (a) دراج چشم (ایک قسم کا پھول)۔

Pheasant malay : (n) گھریلو پرندوں کی مختلف قسموں میں سے ایک۔

Pheasant-shell : (n) آسٹریلیا کے سمندر سے حاصل ہونے والا گھونگا جو بڑا چمکدار ہوتا ہے۔

Pheasantry : (n) [Pheasant + -ry] تیتر رکھنے اور پالنے کی جگہ۔

Pheasants eye : (n) (۱) ایک قسم کا پودا۔ (۲) عام سفید نرگس۔

Phello - : [Gr. 'phellos.'] سابقہ بمعنی کاگ : چھال۔

Phelloderm : (n) [Phello + Gr. 'derma.'] (نباتیات) خلیوں کی تہ جس میں کلوروفل ہوتا ہے اور جو بعض پودوں کے ڈنٹھل میں بنتا ہے۔

Phellogen : (n) خلیوں کی تہ جس سے کاگ بنتا ہے؛ نوزا خلیہ۔

Phelloplastic : (n) کاگ کا نمونہ؛ کاگ میں شکل یا تصویر تیار کرنے کا فن۔

-phemia : (Comb.) [Gr. -'phemia.'] جزو ترکیبی بمعنی نقص گویائی؛ نطق کی کوئی خاص خاص کر ترتیلی۔

Phen- / Pheno - : (سابقہ) کیمیا میں یہ ان چیزوں کے اظہار کے لئے آتے ہیں جو تارکول سے ماخذ ہوتی ہیں۔

Phenacetin : (n) ایک بخار روک یا بخار شکن دوا ۔

Phanacite/-kite : (n) ایک معدنی شے ۔

Phenakistoscope : (n) [Gr. 'phenakistes'+scope.] ایک چکتی جس پر مختلف شکلیں درج ہوتی ہیں اور جسے گھما گھما کر دیکھنے سے حقیقی حرکت کا تاثر پیدا ہوتا ہے۔

Phenanthrene : (n) ایک ٹھوس ہائیڈروکاربن جس کا استعمال بخار روکنے میں ہوتا ہے۔

Phenetidin : (n) [Phenetole + -dine.] فینوٹول (Phenotole) سے ایک ماخوذ جس کا استعمال رنگ بنانے اور دوا تیار کرنے میں ہوتا ہے۔

Phenetole : (n) [Phen- -+- etine+-ole.] ایک ($C_6 H_5 O C_2 H_5$) خوشبودار مائع جو فنائل کا ایتھر ہوتا ہے۔

Phenicine/-in : (n) [Etymologically 'phaenicin' (e, f. Gr.) + -in] رنگ میں کام آنے والا مادہ؛ نیل۔

Phenol : (n) [Fr. 'phenole'] فینائل؛ ایک اساسی جز جو بنزین (Benzene) میں پایا جاتا ہے اور جسے کاربولک ایسڈ کہتے ہیں۔

Phenolic : (a) کاربولک ۔

Phenologic/Phenological : (a) علم المظاہر کا ؛ علم المظاہر قدرت کے متعلق؛ مظاہری۔

Phenologist : (n) علم المظاہر میں مہارت رکھنے والا۔

Phenology : (n) [Fr. 'pheno' - (in phenomenon) + -logy.'] (۱) مظاہر قدرت کا علم؛ علم المظاہر؛ قدرتی مظاہر کے وقوع پذیر ہونے کے وقت کا مطالعہ؛ مثلاً پودوں کے کلیانے، پھولنے پھلنے کے اوقات اور ان پر آب و ہوا کے اثر کا مطالعہ۔ (۲) آب و ہوا اور حیاتیاتی مظاہر کے درمیان کا رشتہ۔

Phenom : (n) [by shortening.] غیر معمولی صلاحیت یا استعداد کا شخص۔

Phenomenal : (a) [FR. ]phenonenon + -al.] (۱)مظہر کا؛ مظاہر پر مشتمل؛ واضح؛ قابل احساس؛ قابل ادراک؛ (اصلی مطابق کا متضاد اور فلسفہ میں Neurosm کا ) ۔ (۲) غیر معمولی؛ اہم مظہر کی نوعیت کا حامل؛ مستثنیٰ ؛ عظیم الشان؛ حیرت انگیز۔

Phenomenalism : (n) وہ طریقہ فکر جو اشیاء کو مظاہر کی حیثیت سے ہی دیکھتا ہے؛ یہ نظریہ کہ صرف مظاہرین ادراک کی اشیاء یا حقیقتیں ہیں ۔

Phenomenalist : (n) اس طریقۂ فکر کا حامی : مظہریت کا موید۔

Phenomenalist : (a) مظہریت سے متعلق؛ اس خیال کے حامی کے متعلق۔

Phenomenalistic : (a) مظاہر یا مظاہر پرستی سے متعلق۔

Phenomenalistically : (adv.) مظہریت کے نقطۂ نگاہ سے۔

Phenomenality : (n) غیر معمولی یا عظیم الشان ہونے کی حالت یا صلاحیت۔

Phenomenalize : (v) (۱) مظہری بنانا : بطور مظہری کے خیال کرنا یا پیش کرنا ۔ (۲) مظہریت کے اعتبار سے تشریح کرنا ۔

Phenomenally : (adv.) [Phenomenonal + -ly.] (۱) مظاہر کی اعتبار سے ۔ (۲) غیر معمولی طور پر : نمایاں طور پر ۔

Phenomenic : (a) عظیم الشان؛ حیرت انگیز۔

Phenomenism : (n) [Phenomenen + -ism.] دیکھو Phenomenalism

Phenomenist : (n) دیکھو Phenomenalsit

Phenomenologic/-al : (a) (۱) مظاہر فطرت کا یا اس سے متعلق۔ (۲) مظہریت کے متعلق۔

Phenomenologically : (adv.) مظہریت کی رو سے۔

Phenomenologist : (n) مظہریت کا مؤید۔

Phenomenology : (n) [Phenomenon + -logy.] (۱) سائنس کا وہ شعبہ جو مظاہر کی درجہ بندی اور تشریح سے بحث کرتا ھے ۔ (۲) (کانٹ کافلسفہ) مابعدالطبیعیات کی ایك شاخ جس کی نظر میں سکون و حرکت اشیاء کے معمولات ہیں۔ (۳) (ہیگل کا فلسفہ) ارتقاء علم کا ایك اصول جس کی رو سے ذہن درجۂ اسفل سے بلند ترین مراحل کی طرف ترقی کرتا ھے۔

Phenomenon / Phenomena : (n) [Late L. phaenomenon.] (۱) مظہر؛ مظہر فطرت یا قدرت ۔ (۲) شے مدرکہ : (فلسفہ) وہ شے جس کا دماغ بلا واسطہ ادراک کرسکے۔ (۳) (جمع میں) تجربہ یا حقیقت کا ایك پہلو۔ (۴)(جمع میں) حقیقت یا واقعہ جو تغیر پذیر اور قابل محسوس حالت میں ہو اور جو اشیاء کے دائمی جوہر سے مختلف ہو۔(۵) حقیقت یا واقعہ جو شاذو نادر ہو؛ کوئی حقیقت یا واقعہ جو غیر معمولی اہمیت کا حامل ہو؛ غیر معمولی؛ خلاف معمول یا غیر نارمل حادثہ یا چیز؛ غیر معمولی صلاحیت یا نمایاں لیاقت کا حامل شخص۔

Phenone : (Comb.) [Phen - + one.] جزو ترکیبی بمعنی خوشبودار کیٹون (Ketone) جس میں فنائل ہوتا ھے ۔

Phenose : (n) [Phen - + - ose.] (کیمیا) ایك مرکب جو میٹھا ہوتا ھے اور جس کا فارمولا $C_6 H_{12} O_6$ ھے ۔

Phenyl : (n) [Phen - + -yl.] (کیمیا) یك گرفته اصلیه (Radical) $C_6 H_5$ جو بنزین سے ہائیڈروجن کا ایك جوہر دور کرنے سے نکلتا ھے۔

Phenylene : (n) ہائڈروکاربن ( $C_6 H_4$ ) .

Phenylic : (a) فنائل کا یا اس سے ماخوذ۔

Phenylic acid/-alcohol : (n) فنائل یا کاربولك ایسڈ کے دوسرے نام۔

Pheon : (n) [ME. 'feon.'] (نقابت) ایك مارکہ جس میں نیزے یا تیر کی نوك نیچے کی طرف ہوتی ھے : جس کے اندرونی کنارے پر دو لمبے مڑے ہوئے پھل لگے رہتے ہیں۔

Phew : (int.) [Action of puffing or blowing awany.] ہونہہ : لاحول ولاقوۃ : حیف : چھی چھی ۔

Phi :(n) ایك یونانی حرف (ØØ) جو انگریزی Ph کے برابر ہوتا ھے۔

Phial : (n) [OFr. 'fiole' L. phiala'] چھوٹی شیشی خصوصاً عرق یا دوا کی۔

Phial : (v) چھوٹی شیشی میں عرق یا دوا رکھنا۔

Phil : (n) Philo- کی ایك شکل جو حرف علت کے پہلے آتی ھے ؛ اور جس کے معنی ہیں عشق یا محبت والا؛ جن الفاظ میں یہ آتا ھے ان میں یہ معنی پیدا ہو جاتے ہیں۔

-phil/phile : (suffix) لاحقه بمعنی 'محنت کرنے والا' 'معشوق' جیسے bibliophille کتاب سے محبت رکھنے والا؛ یونانی زبان میں یہ صرف اسماء کے ساتھ آتا ھے اور محبوب کا مفہوم پیدا کرتا ھے جیسے Theophilus (محبوب خدا) ۔

-phila/-philus : (suffix) طب اور جدید لاطینی میں اکثر اس طرح مستعمل ھے جن کے معنی ہیں محبت کرنے والا؛ محبت کرنا ۔

Philabeg : (n) Filibeg کی غلط شکل ۔

Philadelphia : (n) [Gr. 'philadelaphia.'] فلاڈیلفیا شہر کا یا اس سے متعلق : فلاڈیلفیا میں مروج طرزیا قسم کا ۔

Philadelphia lawyer : (n) غیر معمولی صلاحیت کا وکیل۔

Philadelphian : (n) (۱) فلاڈیلفیا سوسائٹی کا رکن جو لندن میں

۱۶۸۰ء میں قائم ہوئی تھی۔ (۲) فلاڈیلفیا کا باشندہ۔

**Philadelphian : (a)** (۱) فلاڈیلفیا کا یا اس سے متعلق۔ (۲) برادرانہ شفقت کا حامل۔

**Philander : (n) [Gr. 'philandros.']** (۱) (متروک) عاشق؛ عشق میں مبتلا۔ (۲) بعض کیسہ دار جانوروں کے نام۔

**Phialander : (v)** عشق و محبت کرنا (خصوصاً دل سے نہیں) ؛ عورتوں کے پیچھے پھرنا۔

**Philanderer : (n)** عاشق مزاج؛ عورتوں کے پیچھے پھرنے والا؛(عامیانہ) دل پھینک۔

**Philanthid : (n) [L. 'philanthidae.']** بھڑ۔

**Philanthrope : (n) [Gr. 'Phialanthropos.']** (قدیم) انسانی دوست؛ ہمدرد؛ بنی نوع انسان۔

**Philanthropic : (a)** ہمدردانہ؛ فیاضانہ؛ انسان دوستی کا۔

**Philanthropically : (adv.)** انسانی ہمدردی سے۔

**Philanthropism : (n)** انسانی ہمدردی؛ خلق دوستی۔

**Philanthropist : (n) [Philanthropy + -ist.']** انسانی ہمدردی رکھنے والا؛ محبت خلق؛ ہمدردِ خلق۔

**Philanthropize : (v)** انسانی ہمدردی کا ثبوت دینا؛ ہمدرد بشر ہونا؛ ہمدرد بشر بنانا۔

**Philanthropy : (n) [late L. philanthropia.']** (۱)خلق دوستی؛ نوع انسان سے ہمدردی یا دوستی؛ انسان دوستی؛ انسان نوازی۔ (۲) فیاضی یا سخاوت کا عمل؛ انسان دوستی کی مثال۔

**Philatelic : (a) [Philately + -ic.']** (۱) ٹکٹ فراہمی کا یا اس سے متعلق۔ (۲) ٹکٹ اندوز کے لئے قابل قدر یا دلچسپی کا حامل۔

**Philatelically : (adv.)** ٹکٹ فراہمی کے طور پر۔

**Philatelist : (n) [Fr. 'philateliste' + -ist.]** ٹکٹ فراہمی کا ماہر؛ ٹکٹ اندوز؛جامع ٹکٹ؛ ٹکٹ شناس؛ وہ جو ٹکٹ جمع کرے اور مطالعہ کرے۔

**Philately : (n) [Fr. 'philatelie.']** ٹکٹ فراہمی؛ ٹکٹ اندوزی؛ ٹکٹ شناسی؛ ٹکٹ کا جمع کرنا اور مطالعہ کرنا۔ (۲) ٹکٹ جمع کرنے والا؛ ٹکٹ فراہمی کرنے والا ؛ ٹکٹ اندوز۔

**-phile :** دیکھو phil

**Philharmonic: (n) [Fr. 'philharmonigre]** (۱) موسیقی کا شوقین؛ موسیقی کا عاشق؛ نغمہ و سرود کا عاشق۔ (۲) جلسۂ نغمہ و سرود۔

**Philharmonic : (a) [F. Philharmonique, fr. It. filarmonico.']** (۱) (قدیم) موسیقی کے شوقین کا یا اس سے متعلق۔ (۲) جلسۂ نغمہ و سرود کا یا اس سے متعلق۔

**Philharmonic concert : (n)** انجمن نغمہ و سرود کے ذریعہ پیش کردہ جلسۂ سرود۔

**Philharmonic society : (n)** نغمہ و سرود کی مختلف انجمنوں کے نام: خصوصاً وہ جو لندن میں ۱۸۱۳ء میں قائم ہوئی۔

**Philhellene : (a) [Gr. 'philellen.']** یونان نواز یا یونانیوں کا احترام گذار؛ یونان پرست۔

**Philhellene : (n)** حامیٔ یونان؛ یونان کی آزادی کا طرفدار۔

**Philhllenic : (a)** (۱) یونان دوست۔ (۲) یونان کی آزادی کا طرفدار۔

**Philhellenism : (n)** یونان دوستی؛ یونان پرستی۔

**Philhellenist : (n) [Gr. 'philellen' + E, -ist.']** یونان دوست ؛ یونان پرست۔

**Philia : (a) [Gr. 'philos.']** سماجی جذبہ؛ دوست نوازی۔

**-philia : (Comb.) [Gr. 'philia.']** (۱) جز و ترکیبی بمعنی کسی کی طرف رجحان۔ (۲) خلاف معمول اشتہا یا پسند۔

**Philiater : (n) [Gr. 'philiatros, fr. phil - + iater.']** طبی علوم میں دلچسپی لینے والا۔

**-philic : (Comb.) [Phil - + -ic.']** جزو ترکیبی بمعنی : سے کھینچنے والا؛ پرست؛ تعلق رکھنے والا۔

**Philip : (n) [Fr. 'philipos.']** ایک شخص کا نام یعنی مقدونیہ کے بادشاہ کا نام۔

**Philippan : (n) [Phillipi + E - an.]** فلیپی کا باشندہ۔

**Philippian : (a) [Philippi + E - an.]** قدیم مقدونیہ کے ایک شہر فلیپی کا یا اس سے متعلق۔

**Philippic : (n) [L. 'philipicus.']** (۱)دیماس تھینیز کی ہجویہ تقریریں

Phillyrea : (n) [L. 'phyllyrea', erron. fr. philyrea.] (نباتیات) زمینی سدابہار جھاڑیوں کی ایک نوع جو بحر روم کے ایک خطے میں ہوتی ہیں اسے یاسمین بکس بھی کہتے ہیں۔

Phillyrin : (n) [prec. + - in.] (کیمیا) ایک سفید بلوری تلخ مادہ جو ایک درخت کی چھال سے نکالا جاتا ہے۔

Philo-/Phil - : (a) [Gr. 'philo -, phil.' a comb. form] سابقہ بمعنی دوست ، دلدادہ وغیرہ۔

Philobiblic : (a) [Philo + Gr. 'Biblos.'] کتاب دوست؛ کتاب کا دلدادہ۔

Philogynist : (a) زن پرست : عورتوں کا شائق۔

Philogyny : (n) [ Gr. 'Philogynia' , fr. phil- + gyn - + -y. ] زن پرستی : زن دوستی۔

Philologer : (n) [f. Philology + -er.] (۱) ادب دوست؛ کلاسیکی ادب کا شائق : اسکالر۔ (۲) دیکھو Philologist۔

Philologian : (n) [L. 'Philologia + E -an] زبان شناس : ماہر لسانیات۔

Philological : (a) لسانی؛ لسانیات کا یا اس سے متعلق۔

Philologically : (adv.) لسانیت کے لحاظ سے۔

Philologist : (n) (۱) ادب دوست؛ کلاسیکی ادب کا شائق؛ اسکالر۔ (۲) زبان شناس : ماہر لسانیات۔

Philologize : (v) [Philology + -ize. ] لسانیات میں مطالعہ یا تحقیق کرنا : لسانی تحقیق کے اعتبار سے پیش کرنا۔

Philologue / Philog : (n) دیکھو Philologist

Philology : (n) [L. 'philologia,' a. Gr. ' philologia.'] (۱) علم اللسان؛ زبان شناسی؛ لسانیات۔ (۲) (شاذ) علم دوستی : ادب دوستی؛ شوق علم و ادب۔

Philomath : (n) [Philo + math] ریاضی دوست؛ علم دوست۔

Philomathic : (a) (شاذ) ریاضی دوست : ریاضی دوستی سے متعلق۔

Philomathy : (n) (شاذ) ریاضی دوستی۔

Philomel/Philomela : (n) [Philo + melos . ] بلبل کا شاعرانہ نام؛ عندلیب۔

جو اس نے فلپ دوئم کے خلاف کی تھیں۔ (۲) سرو کی ہجویہ تقریریں جو اس نے انطونی کے خلاف کی تھیں۔ (۳) ہجویہ تقریر؛ ملامت آمیز تقریر؛ مخالفانہ تقریر۔

Philippina/-pine/philopoena : (n) (۱) (دعوت وغیرہ جس میں جب کسی کے پاس کوئی) بادام یا کوئی اور دو گری کا میوہ (آجاتا ہے اور وہ اس کی ایک گری خود کھا لیتا ہے اور دوسری (خصوصاً خاتون) کو دے دیتا ہے تو یہ تاوان کا مستوجب ہو جاتا ہے اور اسے دوسری ملاقات میں کوئی تحفہ دینا پڑتا ہے)۔ (۲) یہ تحفہ : یہ رسم۔

Philippize : (v) (۱) رشوت لے کر کسی مقدمہ کی حمایت میں بولنا۔ (۲) فلپ کی حمایت کرنا یا اس کی جانب داری کرنا۔

Philister : (n) [G.] (۱) ایک جنگجو قوم جو فلسطین کے جنوب میں آباد تھی اور بنی اسرائیل کو بہت ستاتی تھی۔ (۲) دیکھو Philistine۔

Philistia : (n) [med. L. philistia.'] (۱) فلسطینیوں کا ملک : جنوبی مغربی فلسطین میں : نیز وہاں کی قوم۔ (۲) فلسطینی گروہ یا طبقہ۔

Philistian : (a) فلسطین یا فلسطینی کا یا اس سے متعلق۔

Philistine : (n) [Fr.'Philistin.'] (۱) ایک جنگجو قوم جو فلسطین کے جنوب میں آباد تھی اور بنی اسرائیل کو بہت ستاتی تھی۔ (۲) (مزاحاً) دشمن (جو ستا سکے)۔ (مثلا قرق امین، ادبی نقاد وغیرہ)۔ (۳) (جامعہ جرمنی میں) غیر طالب علم؛ بیرونی۔

Philistine : (a) (۱) فلسطینیہ قوم کا یا اس سے متعلق۔ (۲) ناشائستہ یا ناتراشیدہ؛ مادہ پرست (جن کی نظر مادی اشیاء تک محدود ہو) عامیانہ خیال کا آدمی؛ سادہ (شخص یا شے)۔ (۳) ایسا شخص جو اپنی عظمت کے ثبوت میں اپنی خوشحالی اور دولت پیش کرتا ہے۔

Philistinism : (n) [Fr. prec. + -ism.] (۱) بد مذاقی؛ عامیانہ پن؛ کم نظری؛ بے تہی وغیرہ۔ (۲) مادہ پرست کے خیالات؛ مقاصد اور عادات۔

Phillipsite : (n) [f. J. W. Phillips, Eng. minerallogist.] المونیم ، کیلشیم ، اور پوٹاشیم کا آبی سلیکیٹ جس کا رنگ سفید ہوتا ہے۔

Phillis/Phyllis : (n) [L.'Phyllis', a girl's name.] دیہاتی دوشیزہ یا محبوبہ کے لئے شاعری میں ایک اسم معرفہ۔

Philonian : (a) [L. 'Philomianas'] ایک یہودی فلسفی فیلو کا یا اس سے متعلق جس نے اسکندریہ میں پہلی صدی عیسوی کے اوائل میں ترقی پائی تھی ۔

Philonic : (a) یہودی فلسفی فیلو کے نظریے سے متعلق۔

Philonism : (n) یہودی فلسفی فیلو کا نظام فلسفہ۔

Philoprogenitive : (a) [Phil - +progenitive.] (۱) بہت اولاد والا۔ (۲) اولاد پرست۔ (۳) اولاد پرستی کا یا اس سے متعلق۔

Philopropgenitiveness : (n) اولادپرستی۔

Philosophaster : (n) نام نہاد فلسفی۔

Philosophastry : (n) [Philosophaster + -y] نام نہاد فلسفہ؛ نقلی فلسفہ۔

Philosopheme : (n) [Late L. 'philosophema', fr. Gr. philosophe- -ma'.] فلسفیانہ اصول۔

Philosopher : (n) [A Fr. philosophre, filo-, -sofre.] (۱) حکیم؛ فلاسفر؛ علم دوست؛ فلسفی؛ ماہر فلسفہ؛ فلسفہ کے مطالعہ کا شائق؛ ایسا شخص جو مابعدالطبیعیات ، اخلاقیات اور کلاسیکی علوم سے گہرا شغف رکھتا ہو۔ (۲) وہ جو فلسفیانہ انداز سے گفتگو یا عمل کرے؛ جو فلسفیانہ روشنی میں اپنی زندگی بسر کرے؛ وہ جو تعقل پسندی سے زندگی کرے۔

Moral phiosopher : حکیم اخلاقیات۔

Natural philosopher : عالم طبیعیات۔

Philosopher's stone : (n) [ME. 'philosophres stoon.'] (۱) سنگ پارس؛ پارس پتھر؛ ایک خیالی یا فرضی پتھر جس کے متعلق یہ عقیدہ تھا کہ وہ ادنیٰ پتھر کو سونے میں بدلنے کی تاثیر رکھتا ہے۔ (۲) ایک اصول جس کی رو سے انسان کی روحانی تجدید ہو سکتی ہے۔

Philosophic : (a) [L. 'philosophicus.'] (۱) فلسفہ یا فلاسفر سے متعلق ۔ (۲) (اشخاص کے لئے) فلسفہ یا دانش میں منہمک ۔ (۳) حکمت عملی یا دانش یا خصوصیت کا حامل ۔

Philosophic : (n) فلسفیانہ مطالعہ یا بحث؛ فلسفیانہ تالیفات۔

Philosophical : (a) (۱) فلسفہ یا فلسفی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲)(اشخاص کے لئے) فلسفہ کا شائق۔(۳) علمی فلسفہ یا دانش کی خصوصیت کا حامل۔

Philosophico - : جزو ترکیبی Philosophical/- Philosophically ۔

Philosophism : (n) [Fr. 'philosophisme.'] فلسفیانہ نظام عموماً مخالفانہ مفہوم میں؛ شبہ فلسفہ۔

Philosophist : (n) [L. 'philosophia' + -ist.'] (اب شاذ) جو فلسفہ کو غلط راہ پر رکھے نیز تعقل پسند کے لئے مستعمل۔

Philosophitic/ -al : (a) عقلی؛ تشکیلی۔

Philosophize : (v) (۱) فلسفیانہ انداز سے سوچنا؛ استدلال کرنا ؛ بحث کرنا ؛ نظریہ پیش کرنا؛ عاقبت اندیشی کرنا ؛ withکے ساتھ متعدی معنوں میں ۔ (۲) فلسفیانہ انداز سے پیش کرنا ؛ تشریح کرنا یا واضح کرنا ۔

Philosophizer : (n) فلاسفر ؛ فلسفیانہ انداز سے غور و فکر کرنے والا۔

Philosophizing : (n) [Fr. gerund of philosophize.] زندگی کے کسی پہلو کی ماہیئت اور قدر کی تلاش خصوصاً اخلاقی طریقہ کار۔

Philosophy : (n) [ME. 'philosophie', L. 'Philosophia.'] (۱) (عام معنوں میں)عقل و دانش کا شوق؛ مطالعہ یا کھوج؛ یا اشیاء کا ادراک اور اس کے اسباب عمل؛ خواہ نظری یا عملی ہوں ؛ ان کا مطالعہ ۔ (۲) مظاہر فطرت کا ادراک یا مطالعہ(اب شاذ)۔ (۳) (اخلاقی فلسفہ) انسانی افعال یا طرز زندگی کا مطالعہ یا علم۔ (۴) (مابعدالطبیعیاتی فلسفہ) دانش و علم کا وہ شعبہ جو حقیقت مطلق سے بحث کرتا ہے؛ یا جو اشیاء کے عام اسباب یا اصول سے بحث کرتا ہے (اب عام مفہوم یہی ہے)۔ (۵) کبھی ایسے علم کے لئے بھی مستعمل ہے جو طبعی عقل سے حاصل ہوتا ہے۔ (۶) (ofکے ساتھ) علم، تجربہ ، یا عمل کے بعض مخصوص شعبہ کے عام اصولوں کا مطالعہ۔ (۷) فلسفیانہ نظام یا نظریہ۔ (۸) نظام جو انسان زندگی کے عمل کے لئے وضع کرتا ہے؛ فلسفی کا ذہنی رویہ یا خاصہ ؛ سکون؛ گوشہ گیری ؛ فقر و غنا ؛ انسان کے خیالات اور عقائد کا مجموعہ۔

Moral philosophy : اخلاقیات ، فلسفۂ اخلاق ۔

Natural philosophy : طبیعیات؛ فطرتی اشیاء اور مظاہرکی تحقیق۔

-philous : (suffix) [Gr. 'philos.'] جزو ترکیبی بمعنیٰ "شائق سے قربت رکھنے والا" جیسے Lithophilous -

-phils : (suffix) -phil کی جمع۔

Philtre/Philter : (n) [Fr. 'philtre.'] (۱) شربت؛ دوا؛ سحر آگیں ؛ مشروب ؛ جام محبت ؛ عرق حب ؛ شربت حب (جس کے پلانے سے سمجھا جاتا تھا کہ عشق پیدا ہوتا ہے) جادو ؛ ٹونا ؛ ٹوٹکا۔

Philtre/ Philter : (v) جام محبت سے افسوں کرنا ؛ (مجازاً) سحر کرنا ؛ جادو کرنا۔

Phimosis : (n) [Gr. 'phimosis.'] (طب) عضو تناسل کے آگے کی کھال کے منہ کا اتنا سکڑ نا کہ وہ اوپر نہ چڑھ سکے؛ ضیق غلفہ۔

Phit : (n) ایسی آواز کی نقل کرنا جو بندوق کی آواز کے مشابہ ہو۔

Phiz : (n) [abbrev. of phiznomy, physiognomy.] (بول چال) بشرہ ، حلیہ، چہرہ مہرہ ، نقشہ ، یہ Physiognomy کا مخفف ہے۔

Phleb/Phlebo - : (prefix) سابقہ بمعنی "رگ" "ورید"۔

Phlebitic : (a) ورید کی سوزش کا شکار۔

Phlebitis : (n) [mod. L., fr. Gr. 'phleb.'] (طب) ورید کی دیواروں کی سوزش ؛ ورم ورید۔

Phlebo - : (Prefix) (سابقہ) بمعنی ورید۔

Phlebograph : (n) ورید کے دوران خون ناپنے کا آلہ۔

Phlebolite/Phlebolith : (n) مصاق الورید ؛ سنگ ورید ؛ وریدوں میں پتھری سی بن جانا۔

Phlebology : (n) وریدیات؛ وریدشناسی؛ علم التشریح کا وہ شعبہ جو ورید وغیرہ سے بحث کرتا ہے۔

Phlebosclerosis : (n) (طب) صلابت ورید۔

Phlebotomist : (n) جراح ؛ نشترزن ؛ فصاد ؛ رگ زن ؛ فصد کھولنے والا۔

Phlebotomization : (n) فصد ، ورید شگافی۔

Phlebotomize : (v) [Fr. 'phlebotomiser.'] (۱) ورید شگافی کرنا؛ فصد کھولنا۔ (۲) (مجازاً) خون بہانا (لغوی و مجازاً) ؛ خصوصاً خونریزی۔

Phlebotomy : (n) [Fr. 'flebothomi.'] (۱) فصد؛ ورید شگافی۔ (۲) (مجازاً) خون چوسنا۔

Phlegethon : (n) [Gr. 'phlegethon.'] (یونان ولاطینی اساطیر) آگ کی داستانوی ندی کا نام ؛ عالم اسفل کی پانچ ندیوں میں سے ایک۔

Phlegm : (n) [ME. 'flemme',mod. OFr. 'flegme.'] (۱) بلغم ؛ کف ؛ بلغمی مادہ۔ (۲) بلغمی مزاج ؛ بلغمی ساخت جسم۔

Phlegmasia : (n) [Gr. 'phlegmasia.'] (طب) سوزش خصوصاً بخار کے ساتھ ؛ التہاب ؛ ورم۔

Phlegmatic/Phlegmy : (a) (۱) بلغمی۔ (۲) بلغمی مزاج ؛ دھیا؛ دھس۔

Phlegmatically : (adv.) سکون سے ؛ میٹھے پن سے ؛ بلغمی مزاج کے زیر اثر۔

Phelgmon : (n) [ME., a. L. phlegmon, phlegmona.'] دنبل ؛ پھوڑا ؛ پھنسی ؛ گلٹی ؛ سوزش خصوصاً خلوی عضو کی۔

Phlegmonic/Phlegmonous : (a) دنبل ، پھوڑے وغیرہ سے متعلق۔

Phlegmonoid : (a) دنبل ، پھوڑے کے مشابہ۔

Phlegmy : (a) [Phlegm + -y.] (۱) بلغم ، بلغمی مادے یا کف کا حامل۔ (۲) بلغمی؛ بلغمی مزاج ؛ دھس۔

Phloem : (n) [GR. 'phloios, phloos.'] لیف درخت؛ رس ریشہ؛ استر؛ چھال۔

Phlogistian/Phlogistonist : (n) [Phlogiston + -ic.] اصل آتش یا اصول احتراق کے نظریے میں یقین رکھنے والا۔

Phlogistic : (a) (۱) (طب) ورمی۔ (۲) آتشگیر ؛ التہابی۔

Phlogisticate : (v) (۱) آتشگیر بنا دینا۔ (۲) مایہ احتراق سے ملنا خصوصاً اسم مفعول میں۔

Phlogistication : (n) (متروک) مایۂ احتراق سے ملنا۔

Phlogiston : (n) [ mod. L., a. Gr. 'Phlogiston. '] (کیمیا) ایک فرضی مادہ جس کے بارے میں یہ خیال تھا کہ یہ اشتعال پذیر اشیاء میں موجود ہے ؛ اصول احتراق ؛ اصل آتش ؛ مایۂ نار۔

Phlogiston theory : (n) نظریۂ مایۂ نار۔

Phlogogenetic : (a) [Gr. 'phlogo' - + -genetic] ورم زا ؛ ورم پیدا کرنے والا۔

Phlogogenic/Phlogogenous : (a) ورم زا ؛ ورم پیدا کرنے والا۔

Phlogopite : (n) [Gr. 'phlogopos', + -ite.] (کان کنی) ایک میگنیشی ابرک جو چونے کے پتھر میں موجود ہوتا ھے ۔

Phlogosed : (a) سوجا ہوا ۔

Phlogosis : (n) [Gr.] (مرضیات) التہاب ؛ ورم ۔

Phlogotic : (a) سوزش پیدا کرنے والا؛ محرقانہ۔

Phloramine : (n) امونیا کے عمل سے پیدا ہونے والا ایک کیمیاوی مادہ۔

Phloretic : (a) پوٹاش کے تعامل سے فلورٹن سے حاصل ہونے والے ایسڈ سے متعلق۔

Phloretin : (n) فلوریزن پرایسڈ کے تعامل سے حاصل ہونے والا ایک شیریں بلوری مادہ ( $C_{15} H_{14} O_5$ ) ۔

Phlorizin : (n) [Gr. 'phloos', + -in.] (کیمیا) فلوریزن: ایک تلخ مادہ ($C_{21} H_{24} O_{10}$) جو سیب ،ناشپاتی وغیرہ کی جڑ کی چھال سے حاصل ہوتا ھے۔

Phloro-/Phlor : (comb.) جزو ترکیبی جو کیمیا میں مستعمل ھے ، فلوریزن سے ملی ہوئی اشیاء کے نام کے لئے۔

Phloroglucin : (n) ایک بے رنگ یا زرد بلوری شیریں مادہ جو فلورٹن سے حاصل ہوتا ھے اور کثرت سے پودوں میں پایا جاتا ھے۔

Phlorol : (n) فنائل ، ایک روغنی مادہ جو فلورک ایسڈ کے نمک سے حاصل ہوتا ھے ۔

Phlorone : (n) ایک زرد بلوری مادہ جو کونین کی مانند ہوتا ھے ۔

Phlox : (n) [L. 'phlox'.] (نباتیات) فلوکس : گل شعلہ : شمالی امریکا کے پودوں کی نوع جن میں مختلف رنگوں کے طشتری نما پھول ہوتے ہیں ۔

Phlox-worm : (n) ایک امریکی پتنگے کا پہل روپ جو فلوکس پر زندہ رہتا ھے ۔

Phlyctaena / -ena : (n) [mod. L. a. Gr. 'phlyctana.'] آبلہ ؛ چھالا ۔

Phlyctenula / Phlyctenulae : (n) ایک چھوٹا آبلہ آنکھ کی جھلی پر یا قرنیہ میں۔

Phlyctenular : (n) بثری؛ نُفیطی۔

Phobanthropy : (n) (نفسیات) بشر ترسی: خوف انسان۔

-phobe : (suffix) لاحقہ بمعنی دہشت؛ خوف جیسے Hydrophobia ۔

-phobia : (suffix) [ L. '-phobia' , a. Gr. 'Phobia. '] لاحقہ بمعنی دہشت ؛ خوف ۔

Phobia : (n) [Prec. used as a separate word.] خوف ، دہشت ، یا نفرت خصوصاً مریضانہ نوعیت کی ۔

-phobiac /-phobist : (n) جزوترکیبی بمعنی خوف کرنے والا؛ دہشت رکھنے والا۔

-phobic : (a) جزو ترکیبی بمعنی دہشت؛ ؛ ترس سے متعلق۔

Phobic reaction: (n) ایک نفسیاتی مرض جس کی خاص علامت دہشت ہوتی ھے۔

Phobism : (n) [Phobia + -ism.] دہشت میں مبتلا ہونے والے کی حالت؛ خوف مرض کی حالت ۔

Phoca/Phocae/Phocas : (n) [L. a. Gr. 'phoke.'] سیل؛ دریائی بچھڑا؛ جدیدحیوانات کی رو سے عام سیل کی نوع تک محدود ھے؛ سیل خاندان کا یا اس سے متعلق ۔

Phocal : (a) سیل کا یا اس سے متعلق ۔

Phocenic : (a) [L. 'Phocaena' + -ic.] (کیمیا) ایک قسم کا ایسڈ ۔

Phocenil/Phocenin : (n) دیکھو Delphin

Phocian : (a) [L. 'Phocis' + E, -an.] قدیم یونان کی ایک ریاست فوسیز کا یا اس سے متعلق۔

Phocian : (n) قدیم یونا ن کی ایک ریاست فوسیز کا باشندہ۔

Phocine : (n) سیل کے ایک خاندان سے متعلق۔

Phocine : (a) سیل کے ایک خاندان کا فرد۔

Phocodont : (a) [Gr. 'Foco', + dont.'] سیل کے ایک خاندان سے متعلق جو اب ناپید ھے۔

Phocodont : (n) Phocodontia کی جماعت کا کوئی فرد۔

Phoebe : (n) [L. 'Phoebe.'] چاند کی دیوی؛ ڈائنا یا آرٹمس کا نام۔

Phoebe : (n) [imit, but spelt after prec.] Tyrant Flycatcher کی ایک نوع کا نام۔

Phoebean : (a) سورج دیوتا سے متعلق۔

Phoebus : (n) [L. 'Phoebus.] (شاعری) سورج دیوتا؛ اپولو؛ شعر و نغمہ کا دیوتا ؛ مذاق سخن ؛ سخنداں ۔

Phoenician : (n) [Fr. 'phenicien.'] فنیقی؛ شام کے ساحل پر ایک قدیم ملک فنیشیا کا باشندہ؛ اہل فنیقیہ : اہل فنیشیا کی زبان ، عبری۔

Phoenician : (a) فنیشیا کا یا اس سے متعلق؛ فنیقی۔

Phoenicopter : (n) (۱) دیکھو flamingo ۔ (۲) جنوبی یورپ کے پرندے کی ایک نوع۔

Phoenix/Phenix : (n) [ME. 'fenix.'] (۱)ققنس ، ایک فرضی پرندہ جو اپنی جنس میں‌واحد ہے؛پانچ چھ سو برس صحرائے عرب میں‌زندہ رہا، اس کے بعد لکڑی کی چتا بنا کر جل کرمر گیا، اور اس کے بعد از سر نو زندہ ہوگیا ۔ (۲) سیمرغ : عنقا : نادر چیز یا شخص :نادرالوجود ۔ (۳) وحید؛ لاثانی؛ بے نظیر شے یا شخص؛ کمال و زیبائی کا نمونہ۔ (۴) خراب چیز سے پیدا ہونے والی اچھی چیز۔ (۵) سیمرغ صفت انسان؛ طویل عمر کا انسان۔ (۶) (علم النجوم) ستاروں کا جھرمٹ۔

Phoenix : (n) [mod. L. -Gr. Phainix.] درخت خرما کی ایک نوع جس کی پتیاں پردار ہوتی ہیں۔

Phoenix period/-cycle : (n) ۲۰۰ سے ۱۵۰۰ سال کا دور۔

Phoenixity : (n) سیمرغ صفت ہونا؛ طول عمر؛ کمال و زیبائی۔

Pholad : (n) ایک قسم کی سیپی مچھلی جو چارے کے کام آتی ہے۔

Pholas/Pholades : (n) [mod. L.-Gr. 'pholas.'] (حیوانیات) صدف کی ایک جنس۔

Phonal : (a) صدائی؛ صوتی؛ صداداد؛ آواز سے متعلق۔

Phonate : (n) [Gr. 'phon' + -ate.'] آواز نکالنا یا آواز ہونا؛ منہ سے آواز نکالنا۔

Phonation : (n) آواز نکالنا ؛ تلفظ صوت ؛ صوتی حرف پیدا کرنا۔

Phonatory : (a) آواز پیدا کرنے یا تلفظ صوت سے متعلق۔

Phonautograph : (n) [Gr. 'phone' + -auto + - graph.] صدانگار: ایک خود کار آلہ جو آواز کی لہروں کو ضبط کرتا ہے۔

Phone : (n) [Gr. 'phon.'] (۱)صوت؛ صدا؛ حرف صحیح یا حرف علت کا تلفظ نیز فونیم کا کوئی تغیر۔ (۲)(روز مرہ) ٹیلی فون۔

Phone : (n) Telephoneکا مخفف۔

-phone : (suffix) لاحقہ بمعنی "صدا" "صوت " اور آواز ضبط کرنے کے مختلف ؛ آلات کے نام کے لئے مستعمل جیسے : ۔ dictaphone, gramophone, megaphone, photophone, telephone وغیرہ ۔

Phone : (v) (۱) (بول چال) فون کرنا؛ ٹیلی فون کرنا؛ ٹیلی فون کے ذریعہ خبر بھیجنا۔

Phoneidoscope : (n) [Gr. 'phon' + 'eidos' + -scope.] ایک آلہ جس سے صوتی لہروں‌سے پیدا ہونے والی رنگ کی شکلوں کو ظاہر کیا جاتاہے۔

Phoneme : (n) [Fr. 'phoneme'.] (ا)آواز کی مختلف صورتوں کا مجموعہ جو تمام ایک حرف یا اس کی تمام متبادل حرف کی ساتھ قلمبند ہوتا ہے مگر ان تلفظ میں تھوڑا فرق ہوتا ہے (جیسے ان لفظوں میں حرف 'L' کا تلفظ یعنی truly, feel, leave اور Solaly ہیں۔ نیز حرف T کے تلفظ میں یعنی city, cotton, try, ten, stay اور battle اور eighth میں قریب التلفظ (جیسے Sing اور Sinمیں)۔ (۲) صدا؛ صوت؛ حرف صوتی۔ (۳) کلمات موہوم سننا۔

Phonemic : (a) (۱) صوتی؛ قریب التلفظ ۔ (۲) برجستہ : مشخص ، اہم۔

Phonetic/-al : (a) [mod. L. 'phoneticus.'] (۱) تلفظی؛ صوتی؛ ایسی علامات کے لئے مستعمل جو بولی کے آواز یا لفظوں کے تلفظ کو ظاہر کرتی ہیں ؛ تلفظ ایسے نظام کے لئے مستعمل جس میں ہر حرف کی صدا ہر حال میں ایک ہی ہوتی ہے۔ (۲) بولی جانے والی زبان کی آوازوں کا یا ان سے متعلق؛ اوتار صوت کے ارتعاش کا حامل ۔

Phonetically : (adv.) صوتی اعتبار سے؛ صوتیات کے لحاظ سے؛ صوتاً

Phonetician : (n) صوتیات دان؛ صوتیت کا حامی؛ صوتیات کا عالم۔

Phoneticism : (n) صوتیت؛ صوتی صفت؛ باصوتی نظام؛ تحریر یا تلفظ کا

Phoneticist : (n) صوتیاتی؛ صوتی لحاظ سے لفظوں کے ہجے کا طرفدار۔

Phoneticize : (v) صوتی لحاظ سے لکھنا؛ صوتی بنانا؛ الفاظ کے تلفظ کو مناسب اشکال میں پیش کرنا۔

**Phonetics** : (n) لسانیات کا وہ شعبہ جو نطقی آواز کی مختلف صورتوں اور ان کی علامات سے بحث کرتا ھے؛ (زبان یا بولی) کے صوتی مظاہر۔

**Phonetism** : (n) [contr. form of phoneticism', fr. Phonetics+ -ism.] تحریر یا تلفظ کا صوتی نظام میں آنا؛ صوتی نمائش؛ حروف والفاظ کے تلفظ کا مخصوص حروف میں اظہار۔

**Phonetist** : (n)[contr. form of phoneticist, fr. phonetic (s. + -ist.] صوتیات دان؛ صوایات کا معلم۔

**Phoney** : (a) [of unkn. origin.] جعلی؛ نقلی؛ کھوٹا؛ ناکارہ۔

**Phonic** : (a) [Gr. 'phone' + -ic.] (۱) صوتی؛ سماعتی۔ (۲) اوتار صدا کے ارتعاش کا حامل؛ نطقی زبان کی آواز سے متعلق۔

**Phono-/Phon** - [Comb. form of Gr. phone.] جزو ترکیبی بمعنی حامل صوت؛ صدائے باز گشت پیدا کرنے والا۔

**Phonocamptics** : (n) انعکاسی صوتیات۔

**Phonofilm** : (a) متحرك سنیما کی فلم جس میں کردار بولتے ہیں۔

**Phonogram** : (n) [Phono + -gram.] (۱) فونوگرام؛ صوت بندی (بذریعہ آلۂ صوت نگار)۔ (۲) حرف جو آواز کی علامت میں (خصوصاً پٹ مین کے نظام مختصر نویسی کا حرف) آواز کا ریکارڈ جو گراموفون سے بنا ہو۔ (۳) گراموفون ریکارڈ یا اس کا پیام؛ ٹیلیفون تار۔

**Phonograph** : (n) [Phono + - graph.] فونوگراف؛ ایك آلہ جس سے آواز خود بخود ضبط ہو جاتی ھے؛ اور خود بخود ادا ہو سکتی ھے۔

**Phonograph** : (v) گراموفون سے ضبط کرنا؛ گراموفون سے منتقل کرنا۔

**Phonographer** : (n) صوتیات دان؛ جو فونوگراف کا استعمال کرتا ھے؛ مختصر نویس۔

**Phonographic** : (a) صوتی؛ فونوگراف کا یا اس سے متعلق؛ صوت نگارانہ ؛ صوتی شارٹ ہینڈ کے سسٹم کا یا اس سے متعلق۔

**Phonographically** : (adv.) فون گراف کے استعمال سے؛ صدا نگاری سے؛ مختصر نویسی کے طور پر۔

**Phonography** : (n) [Phono + -graphy.] (۱) فونوگرافی؛ پٹ مین کے سسٹم کا صوتی شارٹ ہینڈ؛ مختصر نویسی۔ (۲) آوازوں کا خود بخود انضباط؛ جیسے فونوگراف سازی اور اس کا استعمال۔

**Phonolite** : (n) [Phono - + -lite.] (معدنیات) مختلف کوہ آتش فشانی چٹانوں کا نام جو ضرب سے گونج پیدا کرتی ہیں؛ سنگ صوتی؛ کھنکھنا پتھر۔

**Phonolitic** : (a) ایك قسم کی کوہ آتش فشانی چٹان سے متعلق ، جو ضربوں سے گونجتی ھے۔

**Phonologic/-al** : (a) اصواتی ؛ صوتیاتی ؛ علم الصوت کے متعلق ۔

**Phonologically** : (adv.) صوتی لحاظ سے؛ صوتاً

**Phonologist** : (n) صوتیات کا ماہر یا معلم۔

**Phonology** : (n) [Phono + -logy.] صوتیات؛ صوت کا علم؛ کسی خاص زبان کے نطقی آوازوں کا علم نیز کسی زبان کی آوازوں کا نظام اور اس کی صوتی خصوصیات یا حالات۔

**Phonometre** : (n) [Phono + -meter.] صوت پیما؛ سماعت صوت پیما؛ آیك آلہ جو صوتی لہروں کی تعداد یا قوت کو ناپتا ھے یا ضبط کرتا ھے۔

**Phonophobia** : (n) صوت ترسی۔

**Phonopore** : (n) [Phono - + Gr. 'poros.'] صوت بردار؛ صوت گزار؛ ایك آلہ ھے جو تار برقی کے تار میں لگا دیا جاتا ھے اور اس سے ٹیلیفون کی گفتگو اور تار برقی کا پیغام ایك ہی وقت میں اس لائن پر بھیجا جا سکتا ھے۔

**Phonoporic** : (a) صوت گزارانہ۔

**Phonoscope** : (n) [Phono + scope.] (۱) مختلف آلوں کے نام جن کے ذریعہ صوتی ارتعاشات مرئی صورتوں میں پیش کئے جاتیں ہیں؛ صوت بیں؛ صوت نما ۔ (۲) مائیکروفون -

**phonotype** : (n) [Phono + type.] فونوٹائپ؛ صوتی ٹائپ؛ صوتی ابجد کا حرف جو طباعت کے لئے وضع کیا گیا ہو۔

**Phonotype** : (v) فونوٹائپ میں طبع کرنا۔

**Phonotypic/-al** : (a) فونوٹائپی؛ فونوٹائپی طبع کا؛ صوتی ٹائپی۔

**Phonotypist** : (n) فونو ٹائپ کا حامی ؛ صوتی ٹائپ کار ۔

**Phonotypy** : (n) فونو ٹائپ کا ایك طریقہ؛ صوتی ٹائپ کا ایك سسٹم؛ صوتی ٹائپ کاری۔

**-phore** : (suffix) [Gr. 'phoros.'] (لاحقہ بمعنی) رکھنے والا مثلاً Carpophore ثمر ور وغیرہ۔

Phorminx : (n) [Gr. 'phorminks.'] ایک قسم کا ستار یا باجا جس کا استعمال قدیم یونانی گانوں میں کیا کرتے تھے۔

Phormium : (n) [mod.L.].سوسنی پودوں کی ایک جنس(نیوزی لینڈ)

Phorone : (n)[shortened from camphorone. (fr. camphor +-one)] ایک بے رنگ روغن جو خوشبودار ہوتا ہے۔

Phoronomic : (a) حَرَکی ہندسہ کے متعلق۔

Phoronomics : (n) میکانیات : علم حبّر ثقیل ۔

Phoronomy : (n) [L. 'phoronomia', fr. Gr. phora + - nomia.'] حرکت کا ہندسی نظریہ : حر کی ہندسہ ۔

-phorous : (suffix) [mod. L. - phorus, - phoros + -ous.] لاحقہ بمعنی رکھنے والا۔

Phosgene/-gen : (n) [Gr. 'phos', + -'gene', -gen.] (کیمیا) کاربن آکسی کلورائڈ گیس کا نام جو پہلے کاربن اور کاربن آکسائڈ کے مساوی حجموں کو سورج کی شعاعوں میں رکھنے سے حاصل ہوتا تھا۔

Phosgenite : (n) [prec. + -ite.] (معدنیات) سیسے کے کاربینٹ اور کلورائڈ کے تقریباً مساوی حصوں پر مشتمل ایک معدنی شے جو مربع نما قلموں میں پائی جاتی ہے۔

Phosph-/Phospho- : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی Phosphorus -

Phospham : (n) [Phosph - + Am (Monia)] فاسفورک ایسڈ کا نائٹریل : ایک سفید ، سرخ یا زردی مائل سرخ سفوف ۔

Phosphate : (n) [Phosph - + - ate.] فاسفیٹ، فاسفورک ایسڈ کا نمک: (جمع میں)چونے یا لوہے اور المونیم کے فاسفیٹ جو اناجوں کے اجزا ہوتے ہیں۔

Phosphated : (a) فاسفورک ایسڈ کا حامل : فاسفورک ایسڈ میں بدلاہوا۔

Phosphatic : (a) فاسفیٹ کی خاصیت کا حامل : فاسفیٹ دار ۔

Phosphaturia : (n) [Phosphate + uria.] (مرضیات) ایک مریضانہ حالت جب کہ پیشاب میں فاسفیٹ کی زیادتی ہو جاتی ہے : فاسفیٹ بولی ۔

Phosphaturic : (a) فاسفیٹ بولی میں مبتلا۔

Phosphene : (n) [Irreg. fr. G. 'phos, + phenein.] فاسفین: حلقۂ روشنائی: آنکھ کے ڈھیلے پر دباؤ پڑنے سے پیدا ہونے والا حلقہ روشنی؛ ضو نمائی؛ منظر نور؛ معرض نور۔

Phosphide : (n) [Phosph - + -ide.] (کیمیا) فاسفائڈ: فاسفورس کا کسی دوسرے عنصر یا اصلیہ سے ملنا (پہلے Phosphuret نام تھا)۔

Phosphine : (n) [Phosp - + - ine.] (۱) (کیمیا) فاسفری ہائیڈروجن گیس کا نام۔ (۲) فاسفری امونیا؛ ایک مرکب جس کی ساخت امائن (Am' ıe) کی ہو؛ مونوتھیل۔

Phosphinic : (a) فاسفین کا یا اس کے متعلق؛ فاسفین سے ماخوذ ۔

Phosphite : (n) [Phosph - + -ite.] (کیمیا) فاسفری ایسڈ کا نمک۔

Phospho - : جزو و ترکیبی بمعنی "فاسفورس"۔

Phosphonic : (a) فاسفورس کے ایسڈ سے حاصل ہونے والا کوئی مرکب۔

Phosphonium : (n) [Phosph (orus + ending of Amonium.] (کیمیا)ہائڈروجن اور فاسفورس کا آمیزہ جو بہت سے مرکبات میں اصلیہ کی حیثیت سے شامل ہوتا ہے۔

Phosphor : (n) [L. 'phosphorus.'] (۱) (with Capital P) ستارۂ صبح : زُہرہ جب وہ طلوع آفتاب کے قبل ظاہر ہو؛ اب صرف شاعری میں مستعمل۔ (۲) فاسفورس، ایک غیر فلزی عنصر خصوصاً : phosphor-bronze اور phosphor-copper وغیرہ۔

Phosphorate : (v) [Phosphorus + -ate.] فاسفورس سے ملانا : فاسفورس سے مرکب کرنا؛فاسفورس کی آمیزش کرنا۔

Phosphorated : (a) فاسفورس سے ترکیب یافتہ؛ فاسفورس ملا؛ فاسفورس آمیز۔

Phosphoreal : (a) [L. 'Phosphoreus' +-al] فاسفورس کا یا اس کے متعلق : فاسفورس نما۔

Phosphoresce : (v) [Phosphorus + L. - 'escere.'] احتراق کے بغیر روشنی خارج کرنا (یا اگر احتراق ہو تو حرارت کے بغیر) ؛ تاریکی چمکنا۔

Phosphorescence : (n) فَسفَریت، ضوافگنی ؛ درخشندگی؛ مستقل تَزہُّر۔

Phosphorescent : (a) فَسفَری؛ضوفگن؛ تابندہ؛تابناک؛ (احتراق یا حرارت کے بغیر) : اندھیرے میں چمکنے والا : مُتَزہِّر۔

Phosphorescent : (n) ایک فسفری مادہ؛ ایک شے جو اندھیرے میں احتراق یا حرارت کے بغیر روشن ہو۔

**Phosphoric : (a)** [F. 'phosphorique', Phosphor+ -ic.] (۱) فاسفورس کی خاصیت کا حامل یا اس کے متعلق؛ ضوفگن؛ درخشاں۔ (۲) (کیمیا) عنصر فاسفورس کا یا اس سے متعلق خصوصاً ان مرکبات کے لئے جن میں فاسفورس اپنی بلند گرفت رکھتا ہو (پنج گرفتہ) برعکس Phosphorous کے خصوصاً فاسفورک ایسڈ میں۔

**Phosphorite : (n)** [Phosphorus + -ite.] (معدنیات) اپیٹائٹ یا چونے کے فاسفیٹ کے لئے پہلے مستعمل؛ اب صرف غیر قلمی قسم کے لئے مروج جو اسپین اور دیگر جگہوں پر پائی جاتی ہے۔

**Phosphorize : (v)** [Phosphoriser, fr. Phosphorus.] دیکھو Phosphorate

**Phosphorized : (a)** فاسفورس آمیز۔

**Phosphoro : (Comb.)** (سابقہ) جو Phosphorus کا مترادف ہے اور کیمیاوی اور دیگر اصطلاحات کے لئے مستعمل۔

**Phosphorogenic: (a)** ضیا آفریں؛ ضو آفریں؛ خصوصاً طیف (Spectrum) کی ان شعاؤں کے لئے مستعمل جو بعض اشیاء میں فسفریت پیدا کرتی ہے۔

**Phophoroscope : (n)** [Phosphoro - + - scope.] (۱) ضو پیما : ایک آلہ جس سے تھوڑی دیر کے لئے روشنی پیدا کرنے والی اشیاء کی تابندگی (فسفریت) کی مدت دیکھی اور ناپی جاتی ہے۔ (۲) ایک کھلونا جس میں مختلف رنگ کی ضوبار اشیاء ہوتی ہیں۔

**Phosphorous : (a)** [Phosphorus + -ous.] (۱) ضوافگن؛ درخشاں۔ (۲) (کیمیا) فاسفورس سے بھرا؛ خصوصاً ایسے مرکبات کے لئے مستعمل جن میں فاسفورس کمتر گرفت کے ساتھ داخل ہوتا ہے (سہ گرفتہ) برعکس Phosphoric کے۔

**Phosphorus : (n)** [Gr. 'phosphoros.] (۱) (with capital P) صبح کا ستارہ= Phosphor اب شاذ۔ (۲) کوئی مادہ یا عضو یہ جس میں فسفریت پیدا ہو، خصوصاً ایسی روشنی کو جذب کرے اور تاریکی میں درخشاں ہو۔ (۳) (کیمیا) غیر فلزی عناصر میں سے ایک جو ایک زردی مائل نیم شفاف شے ہے موم کی مانند اور فطرت کے دوسرے عناصر میں مرکب ہوتا ہے۔ (۴) یہ بہت ہی آتش گیر مادہ ہے اور جو معمولی درجہ حرارت پر آہستہ آہستہ احتراق انگیز ہوتا ہے اور اس لئے اندھیرے میں درخشاں نظر آتا ہے۔

**Phophorus necrosis : (n)** فاسفری روگ (جبڑے کی ہڈی کا مرض جو اکثر دیاسلائی کے کارخانوں میں فاسفورس کے دھواں سے پیدا ہو جاتا ہے۔ اس کا دوسرا نام( Phossy jaw ہے)۔

**Phosphorus paste : (n)** فاسفورس کا آمیزہ؛ چوہوں کو مارنے کے لئے مستعمل۔

**Phossy/Fossy:(a)** [Phosphorus + -y.] جبڑے کی بیماری : Phossy jaw کا نام۔

**Phot : (n)** فوٹ (تنویر کی اکائی)۔

**Photic : (a)** [Gr. 'phos', + -ic.] روشنی کے متعلق۔

**Photics : (n)** (۱) علم المناظر والمرایا، روشنی اور اس کی طبعی خصوصیات کا علم؛ نوریات، کبھی (Optics کے عوض مستعمل)۔ (۲) ریاستہائے متحدہ امریکا میں ان میکانکی ایجادات کے لئے مستعمل جن میں تنویری سازوسامان شامل ہیں۔

**Photo : (n)** (روز مرّہ) فوٹو گراف کا مخفف۔

**Photo - :** (۱) جزو ترکیبی جو ایسے الفاظ میں آتا ہے جن میں photo کا مطلب صرف "light" (روشنی) ہوتا ہے؛ جیسے Photophore، اور Photochemistry وغیرہ۔ (۲) ایسے الفاظ میں آتا ہے جن میں اس کا تعلق فوٹوگرافی سے ہوتا ہے جیسے Photoprocess, photo tracing وغیرہ۔ (۳) کیمیاوی نمکوں کے نام میں سابقے کے طور پر جیسے Photo salt وغیرہ۔

**Photo engraving : (n)** [Photo + Engraving.] عکاسی طباعت : ایک عمل جس میں فوٹو گرافی کے عمل سے ٹائپ کا سانچہ بنتا ہے جس سے طباعت کی جاتی ہے۔

**Photo-galvanograph : (n)** [Photo - + Galvanography.] مثبت فوٹو گرافی کے ذریعہ طباعت کا طریقہ۔

**Photo-galvanographic : (a)** ایسے طریقے کے متعلق۔

**Photo-galvonographic : (a)** ایسے طریقے سے متعلق۔

**Photo galvanography : (n)** [Photo - + Galvanography.] مثبت فوٹو گرافی کے ذریعے برقی ٹائپ کی پلیٹ تیار کرنا۔

**Photo relief : (n)** فوٹو گرافی کے عمل سے بننے والی تصویر؛ عکسی برجستگی۔

**Photo sculpture : (n)** ایک عمل جس میں مختلف نقطہ ہائے نظر سے کسی شے کی تصویر بیک وقت لی جاتی ہے، اور پھر ان تصویروں سے ماڈل بنانے میں مدد لی جاتی ہے۔

**Photo-sensitive : (a)** حساس نور۔

Photo-telescope : (n) عکاسی، دوربین: فوٹو دوربین: ستاروں اور دوسرے اجرام سماوی کی تصویر کشی کے لئے فوٹو گرافی کے آلے سے لیس دوربین.

Photo-therapy : (n) ضیائی معالجہ: جلدی امراض کے علاج کاایک طریقہ جس میں خاص نوری شعاعوں کا استعمال ہوتاھے: اور جس کا موجد کوپن ہیگن کا این.آر.فینسن تھا.

Photo-xylography : (n) عکاسی چوب کاری: طباعت کے لئے چوبی بلاک کی تیاری میں فوٹو گرافی کے استعمال کا طریقہ.

Photobacterium : (n) ایک فسفری بیکٹیریا.

Photochemical : (a) روشنی کے کیمیاوی عمل کا یا اس کے متعلق، ضیا کیمیائی .

Photochemistry : (n) (کیمیا) ضیا کیمیا.

Photochromatic : (a) [Photo - + chromatic.] (فوٹو) رنگین عکاسی کے متعلق یا اس سے پیدا شدہ: روشنی کے رنگ کا عمل یا اس کے متعلق.

Photochrome : (n) رنگین تصویر کا نام.

Photochromotype : (n) پلیٹ سے تیار ہونے والی رنگین تصویر.

Photochromy : (n) رنگین فوٹوگرافی: رنگین عکاسی: رنگین عکاسی کا فن یا عمل.

Photodynamic/-al : (a) روشنی کی توانائی کے متعلق.

Photodynamics : (n) طبیعیات کا وہ شعبہ جو روشنی کی توانائی خصوصاً پودوں کے نشو و نما یا حرکات سے بحث کرتا ھے.

Photoelectric/Photo-electric : (a) [Photo - + electric.] (۱) برقی روشنی کے متعلق یااسے کام میں لانے والا یا اس سے مجہز. (۲) ضیا برقی کا یا اس کے متعلق. (۳) ضیا برقی کے ذریعہ تصویر کشی کے لئے مستعمل.

Photoelectrotype : (n) ایک عمل جس سے فوٹو کی تصویر نمایاں طور پر تیار ہو.

Photogen : (n) [Photo - + - gen.] ایک قسم کا"پیرافن" "تیل": مٹی کا تیل.

Photogene : (n) ایک بصری تاثر (عموماً منفی) جو شے کے ہٹ جانے کے بعد بھی قائم رھے: تصویر (بعد کی).

Photogenic : (a) نورخیز؛ تابناک؛ روشنی پیدا کرنے والی (کوئی شے)؛ وہ جس کا حسن تصویر میں اُبھر تا ہو.

Photoglyph : (n) روشنی کے عمل سے کندہ کاری کرنے کی پلیٹ.

Photoglyphic/photoglyptic : (a) عکسی کندہ کاری سے متعلق.

Photoglyphy : (n) عکسی کندہ کاری؛ پلیٹ.

Photogrammeter : (n) [Photogram + -meter.] فوٹوگرافی کیمرہ تھیوڈو لائٹ کے ساتھ، سروے کے کاموں میں آنے والا.

Photograph : (n) [Photo + graph.] فوٹو؛ عکسی تصویر.

Phtotgraph : (v) [f. prec.] (۱)فوٹو بنانا؛ تصویر کھینچنا. (۲)لفظوں میں تصویر کھینچنا، دماغ یا ذہن میں متعین کرنا.

Photographer : (n) [f. prec. + -er.] عکاسی؛ مصور؛ فوٹوگرافر؛ جو فوٹوگرافی کا کام پیشے کے طور پر کرتا ھے.

Photographic/-al : (a) فوٹو گرافی کا یا اس سے متعلق یا اس میں مستعمل.

Photographically : (adv.) فوٹو گرافی کے طریقے سے: مصوری کے لحاظ سے : فوٹو گرافی کے اعتبار سے .

Photographometer : (n) [f. as prec. - + - ometer, -meter.] روشنی کے کیمیاوی عمل ہیں ، فوٹو گرافی کی فلموں کی حساسیت کا درجہ متعین کرنے کا آلہ.

Photography:(n) [f. Photo+Gr. 'graphia.'] فن تصویر کشی : فوٹو گرافی : حساس فلم پر روشنی کے کیمیاوی عمل کے ذریعہ تصویر بنانے کا عمل یا طریقہ؛ ایسی تصویریں بنانے یا تیار کرنے کا کام.

Photogravure : (n) [f. Photo - +gravure] عکسی حکاکی، دھات کے پلیٹ پر عکسی منفی کو منتقل کرکے سانچے بنانے کا عمل پلیٹ یا تصویر اس طرح بنائی جائے.

Photogravure : (v) عکسی کندہ کاری کرنا؛ عکسی عمل سے تصویر تیار کرنا.

Photoheliograph : (n) [ f. Photo- + Gr. 'Holios. -graph. '] دیکھو Heliograph

Photolithograph : (n) عکاسی سنگی چھاپ ؛ عکاسی پتھر چھاپہ.

Photolithographer : (n) عکاسی سنگ ساز.

Photolithographic : (a) عکاسی سنگ سازی سے متعلق۔

Photolithography : (n) [Photo+ lithography.] عکاسی سنگی طباعت : پتھر پر عکاسی کے ذریعہ ڈیزائن کا عمل ۔

Photologic : (a) علم نور سے متعلق۔

Photologist : (n) مناظریات کا ماہر۔

Photology : (n) [Photo - + -logy.] علم نور؛ علم المناظریا مناظریات۔

Photomagnetic : (a) طیف کی خاص شعاعوں کے لئے مستعمل ہے جو مقناطیسی اثر کی حامل ہوں یا سمجھی جاتی ہوں ۔

Photomagnetism : (n) طبیعیات کا وہ شعبہ جو روشنی اور مقناطیسیت کے درمیانی رشتوں سے بحث کرتا ہے؛ نور مقناطیسی خاصیت یا حالت۔

Photomechanical : (a) فوٹوگرافی اور میکانکی طریقے کا حامل؛ فوٹو میکانکی؛ فوٹو میکانی ۔

Photometer : (n) [f. Photo - + meter.] ضیا پیما : روشنی کی شدت ناپنے یا مقابلہ کرنے کا آلہ۔

Photometry : (n) ضیا پیمائی؛ ضیا پیما کا استعمال؛ مختلف ذریعوں سے حاصل ہونے والی روشنی کی شدت کا مقابلہ۔

Photomicrograph : (n) [f. Photo - + micro + -graph.] خرد بینی فوٹو؛ حقیر شے کا بڑے اسکیل پر فوٹو ۔

Photomicrography : (n) خرد بینی ، عکاسی۔

Photon : (n) فوٹون ، ضیائیہ۔

Photophobia : (n) [photo + - phobia.] ضیا ترسی، روشنی کا ڈر خصوصاً مرض چشم کی علامت کے طور پر۔

Photophone : (n) ایک آلہ جس سے آوازیں روشنی کے ذریعہ منتقل کی جاتی ہیں؛ نور صدا۔

Photophonic : (a) نور صدا سے متعلق۔

Photophony : (a) نور صدا کا استعمال : روشنی کے ذریعہ آواز کے ارتعاش کا ایصال۔

Photophore : (n) (۱) برقی روشنی سے لیس ایک آلہ جس سے جسم کے داخلی اعضاء کی چھان بین کی جاتی ہے۔(۲)(حیوانیات) ضیا بردار، نور بردار۔

Photophoresis : (n) (کیمیا) ضیائی تنقل۔

Photosalt : (n) روشنی سے متاثر ہونے والے کسی نمک کے لئے مستعمل اصطلاح ۔

Photoscope : (n) (۱) روشنی بین۔ (۲) عدسہ یا عدسہ لگا آلہ جس سے تصویروں کو دیکھا جاتا ھے۔

Photosphere : (n) کرۂ نور، نورانی کرہ؛ روشن سطح (نورانی بادلوں کا سا غلاف جو سورج یا دیگر اجرام فلکی کے گرد ہوتا ہے؛ اس سے ان کی روشنی اور گرمی انعکاس پذیر ہوتی ہے۔

Photostat : (n) فوٹوگرافی کا ایک آلہ جس کے ذریعہ قلمی یا مطبوعہ تحریر کا ہو بہو عکس اترتا ہے ۔

Photosynthesis : (n) [Photo - + synthesis.] ضیائی تالیف : ۔ روشنی کے عمل سے کیمیاوی ترکیب خصوصاً پودوں میں کاربن ڈائی آکسائڈ اور ہوا کی رطوبت کو کاربو ہائڈریٹ میں تبدیل ہونا۔

Photosynthesize : (v) ضیائی تالیف کے ذریعہ (کاربن ڈائی آکسائڈ اور رطوبت کو کاربوہائڈریٹ میں) تبدیل کرنا۔

Photosynthetic : (a) ضیائی تالیف کے متعلق ۔

Photosynthetically : (adv.) ضیائی تالیف کے عمل سے ۔

Phototype : (n) (۱) فوٹو ٹائپ : طباعت کی پلیٹ جو فوٹو گرافی کے ذریعہ تیار کی جائے : تصویر وغیرہ جو اس پلیٹ سے چھاپی جائے۔

Phototypography : (n) فوٹو ٹائپ کاری، عکاسی ٹائپ کاری۔

Photozincograph : (n) تصویر؛ شبیہ (عکاسی جست کاری سے)۔

Photozincographic/-al : (a) عکاسی جست کاری کا یا اس سے متعلق۔

Photozincography : (n) زنک پلیٹ پر فوٹو گرافی کے ذریعہ نقش کرنے کا طریقہ یا فن؛ عکاسی جست کاری۔

Phragmocone/Phragma- : (n) [Gr. 'phragmon' + 'konos.'] (حیوانات) فرغمہ؛ متحجر قیر ماہی کا اندرونی حصّہ۔

Phrasal/Phraseal : (a) محاورے کا یا اس سے متعلق یا اس سے عبارت، جیسے (phrasal rhythem) وغیرہ۔

Phrase : (n) [L. 'phrasis.'] (۱) انداز بیان : طرز اظہار : طرزادا ؛ یا محاورہ انداز بیان ۔ (۲) محاورہ، روزمرہ۔ (۳) جزو

جملہ؛ فقرہ۔ (۴) مثل؛ کہاوت؛ پر معنی مقولہ۔ (۵) (جمع میں) لفظوں کی بھر مار یا لفاظی (جیسے We have had enough of phrases)۔ (۶) (موسیقی) گیت کا ٹکڑا جو طویل حصّے کا گویا آزاد و علاحدہ حصّہ ہو۔

Phrase : (v) (۱) محاورہ یا محاورات استعمال کرنا۔ (۲) لفظ یا محاورے میں پیش کرنا؛ الفاظ میں ادا کرنا؛ بیان کرنا (A poor family as he phrases it.)

Phrase-book : (n) غیر زبان کے محاورات کی کتاب ترجمہ کے ساتھ۔

Phrase maker : (n) (۱) موزوں محاورے اختراع کرنے والا۔ (۲) پر آہنگ مگر مہمل اور بے معنی محاورے خلق کرنے والا۔

Phrase making : (n) موزوں و مؤثر محاورے اختراع کرنے کا فن۔

Phrase-mark : (n) موسیقی کی علامت کا کوئی نشان جس سے مناسب آہنگ کا علم ہو سکے۔

Phrase-monger : (n) شاندار الفاظ استعمال کرنے کا شائق۔

Phraseogram : (n) [phrase + -gram.] (خصوصاً مختصر نویسی میں) وہ نشان جو بجائے فقرے کے آئے۔

Phraseograph : (n) فقرہ جس کے لئے کوئی علامت مقرر ہو : علامتی فقرہ۔

Phraseological : (a) [Phraseology + - ical.] (۱) خوبیٔ بیان یا اسلوب بیان کا یا اس کے متعلق : محاورے یا بندش سے بحث کرنے والا۔ (۲) محاورے یا طرزادااستعمال کرنا؛ جو خاص اسلوب یا طرز میں ادا ہو۔

Phraseologically : (adv.) خوبی ادا یا اسلوب بیان کے اعتبار سے۔

Phraseologist : (n) شاندار الفاظ استعمال کرنے کا شائق۔

Phraseology : (n) [mod. L. 'phraseologia.' fr. phraseo-+L,-logia.] (۱) الفاظ کی خوش ترتیبی؛ خوبیٔ بندش۔ (۲) اسلوبِ بیان : طرز اظہار؛ اسٹائل۔

Phrasing : (n) [phrase, (v) + ing.] (۱) الفاظ کی بندش؛ طرزادا؛ محاورہ بندی؛ لفظ کا دروبست۔ (۲) (موسیقی) ترتیب آہنگ۔

Phratry : (n) [Gr. 'phratria.'] (قدیم تاریخ یونان) سیاست آمیز مذہبی برادری یا جماعت؛ (خصوصاً ایتھنز میں)قبیلہ (وہاں قبیلہ برادری رشتے یا نسل کے لحاظ سے نہیں ہوتا تھا بلکہ سیاسی اور مذہبی اعتبار سے ہوتا تھا)؛ (قبل تاریخی قوموں میں)قبیلہ واری تقسیم۔

Phrenesis : (n) [L. 'phrenesis.'] ورم دماغ؛ سرسام۔

Phrenetic : (a) [Fr.frenetique.] (۱) خصوصاً مذہبی معاملات میں دیوانہ۔ (۲) مجنون؛ دیوانہ؛ سودائی؛ سرسامی؛ براقی۔

Phrenetically : (adv.) دیوانہ وار؛ جنون کے ساتھ۔

Phrenic : (a) [Fr. Phrenique.] (تشریح) پردہ شکم سے متعلق؛ ڈیافرغمی؛ حجابی۔

Phrenic : (n) (تشریح) عصبِ حاجز؛ حاجز (P. nerve کا مخفف)۔

Phrenics : (n) علم کا وہ شعبہ جو دماغ سے بحث کرتا ھے : نفسیات۔

Phrenitic : (a) سرسامی : ورم دماغ میں مبتلا۔

Phrenitis : (n) [Gr. 'phrenitis.'] ورم دماغ ؛ سرسام۔

Phreno - : (Comb.) جزو ترکیبی بمعنی دماغ : دماغی صلاحیت۔

Phrenogram : (n) نفس نگار سے بننے والا خط۔

Phrenograph : (n) سانس لیتے وقت ڈیا فرغمی کی حرکات قلمبند کرنے کا آلہ : کسی شخص کی دماغی خصوصیات کا چارٹ۔

Phrenologic/-al : (a) علم دماغ کا یا اس سے متعلق۔

Phrenologically : (adv.) قحفیات کی رو سے۔

Phrenologist : (n) دیکھو Bumpologist

Phrenologize : (v) قحفیات کی رو سے چھان بین کرنا یا تجزیہ کرنا۔

Phrenology:(n)[phreno - + logy.] دیکھو Bumpology

Phrenomagnetic : (a) مقناطیسیت سے دماغی برانگیختگی سے متعلق۔

Phrenomagnetism : (n) مقناطیسیت سے دماغی برانگیختگی۔

Phrenosin : (n) [Gr. 'Phren' + -ose + -in.] (کیمیا) دماغ سے حاصل ہونے والا ایک مادہ۔

Phrensy/-zy : Frenzyکا متبادل۔

Phrentistery : (n) [Gr. 'phrontisterion.'] غور و فکر کی جگہ : دانش گاہ : (یہ اصطلاح مکتب سقراط کے لئے طنزاً مستعمل تھی)۔

Phregian : (a) [L. 'Phrygiamus', fr. Phrygia, an ancient country of Asia Minor.] ایشیائے کوچك کے قدیم ملك فرغیه یا اس کے باشندوں کے متعلق۔

Phrygian : (n) ملك فرجیه کا باشندہ۔

Phrygian cap : (n) (۱) مخروطی ٹوپی جس کی چوٹی آگے کو جھکی ہوتی ہے۔ (۲) دیکھو Cap of liberty -

Phrygian mode : (n) (موسیقی) یه ایك قدیم یونانی نغمه جو جنگ و حرب کے لئے مخصوص تھا۔

Phthalate : (n) نفطلین پر نائٹرك ایسڈ کے عمل سے خارج ہونے والے سفید بلوری مرکب کا نمك۔

Phthalein : (n) ایك قسم کا عضویاتی رنگ جو فنائل سے حاصل ہوتا ہے۔

Phthalic : (a) [abbrev. from Naphthalic.] نفطلین کا یا اس کے متعلق یا اس سے ماخوذ۔

Phthalic acid : (n) نفطلین پر نائٹرك ایسڈ کے عمل سے پیدا ہونے والا ایك سفید بلوری مرکب۔

Phthalide : (n) ایك سفید بلوری مادہ۔

Phthalimide : (n) امونیا سے استخراج کیا ہوا بے رنگ، بے مزہ مادہ۔

Phthalin : (n) ایك بے رنگ بلوری مادہ جو نفطلین سے حاصل ہوتا ہے۔

Phthalyl : (n) نفطلین ایسڈ کا اصلیه۔

Phthiriasis/Phtheir -: (n) [Gr. 'phtheiriasis.'] (مرضیات) تقمل : جوئیں پڑنا؛ جسم کی مریضانه حالت جس میں جوئیں کثرت سے بڑھ جاتی ہیں اور اس سے سخت جھلاہٹ پیدا ہوتی ہے۔

Phthisic : (n) [ME. 'tisik, thisique.] (اب شاذ) سل؛ دق۔

Phthisic : (a) مسلول؛ مدقوق۔

Phthisical : (a) سل یا دق کا یا اس کے متعلق یا اس میں مبتلا۔

Phthisicky : (a) مدقوق؛ مسلول۔

Phthisiology : (a) سل کا علم یا مطالعه یا اسکے متعلق رسالہ۔

Phthisis : (n) [L.] سل؛ دق؛ پھیپھڑوں کی دق۔

Phut : (v) [Hindi. 'phatna.'] (عامیانه) ناکام ہونا؛ ختم ہوجانا۔

To go phut : ناکام ہونا۔

Phycic : (a) [Gr.'fucos' +-ic.] ایك بلوری مادہ جو Protococcus vulgaris سے الکحل کے ذریعه نکالا جاتا ہے۔

Phycite : (n) [as frec. + - ite.] (کیمیا) ایك خوشبودار بلوری مادہ $(C_4 H_{10} O_4)$ جو Protococcus vulgaris سے نکالا جاتا ہے۔

Phyco - : (Comb.) [L. 'fucus.'] جزو ترکیبی بمعنی بحری کائی (علمی اصطلاحات وضع کرنے میں مستعمل)۔

Phyco erythrin : (n) حُمراشنه : سرخ کرنے والا مادہ : جو فلورائڈ میں پایا جاتا ہے۔

Phycocrome : (n) بحری کائیوں کا تیل جو کلوروفل کی مانند ہوتا ہے۔

Phycocyan/Phcocyanin/Phycocyanogen : (n) بحری کائی کا تیل جو بعض کائیوں میں کلوروفل سے مل جاتا ہے۔

Phycology : (n) کائیوں کا علم : علم نباتات کا وہ شعبه جو کائیوں سے بحث کرتا ہے۔

Phycomycetous : (a) اشنی فطرات کا یا اس کے متعلق؛ سماروغ کی ایك قسم : Phycomycetes. کے متعلق۔

Phycophaein:(n) ایك قسم کی کائی میں پایا جانے والا سرخی مائل بھورا رنگ۔

Phycoxanthin : (n) [Phyc - + xanth + -in.] دیکھو Diatomin

Phylactery : (n) [L. 'phylacterium.'] (۱) تعویذ : طلسم : مذہبی رسم۔ (۲) چمڑے کی ڈبیا جس میں عبرانی کا نسخه توریت چمڑے پر لکھا ہوا ہوتا ہے یہودی اسے اس لئے پہنتے ہیں که احکام ربانی کی یاد دلاتا رہے؛ تعویذی توریت۔ (۳) مذہبی ظاہرداری؛ دیندارانه ظاہردارانه؛ مذہبی منافقت (الٰہیات)۔ (۴) کوئی ظرف یا صندوق جس میں مقدس آثار محفوظ ہوں۔ (۵) مندرج؛ ریکارڈ۔

To make broad the phylactery : اپنی نیکی کی بڑہانکنا؛ عبادت کی نمائش کرنا۔

Phylactocarp : (n) [Gr. 'phylactos' + 'carpos.' ] (حیوانیات) ہائڈرا صفت جانور کا حفاظتی پردہ۔

Phylactolaematous : (a) [mod. L.'Phlactolaemata'.] (حیوانیات)

Phylarch : (n) [L. 'phylarchus' Gr. 'phylarkos.] (۱) قدیم یونان کا سردارِ قبیلہ؛ کسی گروہ کا سردار۔ (۲) قدیم زمانے میں ہر دس قبیلوں کی پیادہ فوج کا سردار جو منتخب ہوتاتھا۔ (۳) افلاطون کی مثالی مملکتوں کے بعض مجسٹریٹ کا لقب۔

Phlarchy : (n) سردار قبیلہ کا عہدہ۔

Phyle : (n) [Gr. 'phyte.'] : قدیم یونان میں قرابت پر مبنی قبیلہ یا گروہ؛ ایتھینس کی سیاسی، انتظامی اور فوجی اکائی۔

Phyletic : (a) [Gr. 'phyletikos] (حیاتیات) خاندان؛ نسبی؛ نسلی؛ نوعی۔

Phyllis : دیکھو Phillis

Phyllite : (n) [Gr. 'phyll+-ite.] ابرکی سلیٹ؛ فائلائٹ۔

Phyllo - : [Gr. 'phyllo.'] جزوترکیبی بمعنی ورق؛ پتّا۔

Phyllobranchia : (n) [f. phyll-+-branchia.'] بعض قشری جانوروں کا ورق نما گلپھڑا۔

Phylloclade : (a) [mod. L. 'phyllocladium.'fr.Gr.phyllo,+ clados.] (نباتیات) برگ نما : برگ کی طرح برگ کا عمل کرنے والا؛ برگیزہ : برگ صورت؛ برگ روپ ساق۔

Phyllocyanin : (n) (کیمیا) ایک نیلگوں یا ہلکا سبز مادہ جو کلوروفل کا جزو سمجھا جاتا ھے۔

Phyllocyst : (n) (حیوانیات) بعض آبی جانداروں میں پایا جانے والا جوف۔

Phyllode : (n) [mod. L. 'phyllodium.'] (نباتیات) برگیزہ یا ڈنٹھل جو برگ کی طرح ہو اور پتے کا کام کرے؛ برگ ساقہ؛ پتہ۔

Phyllody : (n) [f. prec.+ - y.] برگیت ، برگ روپی؛ ایسی حالت کا نام جبکہ بعض اجزاء خصوصاً پھول کے جو عام پتوں میں بدل جاتے ہیں؛ ایسی حالت کا نام جبکہ ڈنٹھل پتّے میں بدل جاتا ھے۔

Phylloid : (n) [mod.L.'phylloides.'] بعض پودوں کا وہ حصہ جو پتے کی طرح ہوتا ھے۔

Phylloid : (a) برگ نما؛ برگ زا۔

Phillactolaemata سے تعلق رکھنے والا۔

Phyllome : (n) [mod. L. 'phylloma', fr. Gr. Phylloma.'] : برگ ورگ؛ پتے وتے؛ برگ انبار۔

Phyllomorphic/Phyllomorphous : (a) برگ روپ؛ برگ نما۔

Phyllomorphy : (n) دیکھو Phyllody

Phyllophagan : (n) [mod. L. 'phyllophaga'pl.f.phyllo+ -phagos.] (حیوانیات) حیوان برگ خور؛ پتوں پر زندہ رہنے والے جانوروں کے لئے مستعمل یا پتہ خورہ۔

Phyllophagous : (a) پت خورہ : برگ خور؛ برگ خور جانوروں سے تعلق رکھنے والا۔

Phyllopore : (a) [Gr. 'phyllophoros.'] برگ خیز؛ برگ بردار؛ شاخ کا وہ مقام جہاں سے پتا پھوٹتا ھے۔

Phyllophorous : (a) برگ بردار؛ برگ اعضائی؛ ایسے اعضاء پیدا کرنے والا جو برگ نما ہوں؛ جیسے بعض چمگادڑوں میں برگ نما ناک۔

Phyllopod : (n) [-mod.L. 'phyllopoda.'] : (حیوانیات) برگ پا حوین؛ برگ پا قشری جاندار۔

Phyllopod : (a) برگ پا؛ Phyllopod سے تعلق رکھنے والا۔

Phyllopodous : (a) برگ پا۔

Phyllorhine:(a)[-mod. L. 'phyllorhinus.] (۱) چمگاڈر کا؛ برگ ناک والا : چمگاڈر کی ایک مخصوص قسم سے تعلق رکھنے والا۔

Phyllosome : (n) (حیوانیات) ایک قشوی جاندار کا پہل روپ۔

Phyllostome/Phyllostomid : (n) [mod. L. 'Phyllostoma.] برگ ناک چمگاڈر۔

Phyllotactic/-al : (a) نظام الاوراق کے متعلق؛ برگی ترتیب نما۔

Phyllotaxis/Phyllotaxy : (n) [Gr.'phyllo' + 'taxis.']: (۱)برگی ترتیب؛ برگی وضع؛ نظام الاوراق؛ ترتیب برگی۔ (۲) ایسی ترتیب کا ہندسی اصول۔

Phylloxanthin : (n) [Fr. 'Phylloxanthine.] (کیمیا) کلوروفل کا زردجزو۔

Phylloxera : (n) [mod. L. f. Gr. 'phyllo' + 'xeros.'] (حشریات) پت جوں : جنس کرم برگ (ایک قسم کا باریک کیڑا) جو پتوں (اور خصوصاً انگور کے پتوں) کو چاٹ جاتا ھے۔

Phylloxeral/-ic : (a) پت جوں کے متعلق۔

Phylloxerated/Phylloxerized : (a) پت جوں سے بھرا۔

Phylo-/ Phyl- : (Comb.) جزو ترکیبی بمعنی نسل : خاندان وغیرہ : زیادہ تر حیاتیاتی اصطلاحات میں مستعمل۔

Phylogenesis : (n) [f. 'Phylo' - + -genesis.] (جانوروں یا پودوں کا) (۱) نوعی ارتقاء : نسلی ارتقاء۔ (۲) تاریخ ارتقائی نسلی۔

Phylogenetic : (a) نسلی ارتقاء کا یا اس کے متعلق: نسلی ارتقائی: کسی عضو یا عضویات کی نوعی یا نسل تاریخ کے متعلق۔

Phylogenetical : (a) نسلی ارتقائی۔

Phylogenetically : (adv.) نسلی ارتقائی لحاظ سے۔

Phylogenic : (a) نسلی ارتقائی۔

Phylogenist : (n) تاریخ ارتقاء کا ماہر۔

Phylogeny : (n) [G. 'phylogenie.'] (۱) (حیاتیات) نسلی ارتقاء۔ (۲) حیوان یا نباتات کی نسلی تاریخ: قبیلہ کی تاریخ : تاریخ ارتقاء۔ (۳) کسی عضو یہ کے نوعی ارتقاء کا شجرہ۔

Phylum : (n) [mod. L. Gr. 'phylo.'] (حیاتیات) نوع: نسل: نباتات یا حیوانات کی ابتدائی، تقسیم: ابتدائی پودوں یا جانوروں کا گروہ جو نسلاً مشابہ اور ایک مورث نسل سے ہو: ہم نسل۔

Phyma : (n) [L., a. Gr. 'phyma.'] (مرضیات) گومڑ: سوجن: پھوڑا۔

Physa : (n) [mod. L. a.Gr. 'physa.'] (حیوانیات) گھونگا۔

Physalia : (n) [Gr. 'physalios.'] (حیوانیات) پھکنادارحیوانات کی ایک نوع : پھکناداران۔

Physalian : (a) پھکنادار حیوانات کے متعلق۔

Physalian : (n) پھکنادار حیوانات کی نوع۔

Physeter : (n) [L. 'physeter.'] (۱) (حیوانیات) عنبر ماہی:عنبر وہیل۔ (۲) ہوا کے دباؤ سے کام کرنے والا فِلٹر۔

Physiatrics : (n) (طب) طبیعی معالجہ۔

Physic : (n) [ME. 'fisike', a. OF. fisique.] (۱) طبیعیات (اب شاذ)۔ (۲) مرض اور اس کے معالجہ کا نظریہ: فن طب ، طبابت۔ (۳) علاج کا فن یا طریقہ۔ (۴) علم طب : اطباء۔ (۵) تصفیہ یا تزکیہ۔

Physic : (a) [F. 'physique.'] (۱) طبیعی: فطری۔(۲) (متروک) طبی۔

Physic : (v) [f. Physic. (n)] دوادینا: دوا پلانا (نیز مجازاً)۔

Physic-ball : (n) گیندکی شکل میں دوا:گھوڑے وغیرہ کے لئے بڑی گولی۔

Physic-nut : (n) مُسہل جز: جیلوٹا : نیز درخت۔

Physical : (a) [med. L. physicalis.] (۱) مادی، طبیعی: غیر نفسی: غیر روحانی۔ (۲) طبیعی فلسفہ یا علوم طبیعی کے متعلق: فطرت کے قوانین کے متعلق یا ان کے موافق۔ (۳) (اشخاص کے لئے) علوم طبیعی کے متعلق۔ (۴) طبیعیات کے متعلق۔ (۵) جسمانی: جسم کا۔ (٦) طبی (اب شاذ)۔

Physical astronomy : (n) طبیعی: ہیئت: طبعی فلکیات : علم ہیئت کا وہ شعبہ جو اجرام فلکی کے حرکات ، کمیت ، روشنی، حرارت وغیرہ سے بحث کرتا ھے۔

Physical chemistry : (n) طبیعی کیمیا: کیمیا کا وہ شعبہ جو سالموں کی ساخت سے بحث کرتا ھے۔

Physical force : (n) مادہ قوت (برعکس اخلاقی قوت) (سیاسیات میں) سیاسی تبدیلیوں کے لئے یا ان کے دبانے کے لئے فوجی طاقت کا استعمال۔

Physical geography : (n) جغرافیۂ طبعی: جغرافیہ کا وہ حصہ جو زمین کی سطح کی طبیعی خصوصیات سے بحث کرتا ھے۔

Physical geology : (n) (طبیعی ارضیات) پھوٹنے والی چٹانوں اور ارضی تہوں سے بحث کرنے والا جغرافیہ۔

Physical optics : (n) طبیعی مناظریات : مناظریات کا وہ شعبہ جو روشنی کے خواص سے بحث کرتا ھے (بصری عمل سے الگ)۔

Physical point : (n) طبیعی نقطہ : ایک نقطہ جو غیر معمولی طور پر باریک ہوکرپھر بھی مادی جزو کا عامل ہو۔

Physical property : (n) طبیعی خاصیت۔

Physical science : (n) (۱) علم طبیعی۔ (۲) دیکھو Physics-

Physical sciences : (n) وہ علوم جو غیر ذی روح مادے سے بحث کرتا ھے : اور توانائی سے بھی۔

Physical sign : (n) صحت یا مرض کی علامت جس کا پتا جسمانی جانچ سے ہوتا ھے۔

Physically : (adv.) فطرت یا فطرت کے مساوی قوانین کے مطابق: علوم طبیعی یا طبیعی فلسفہ کے مطابق: جسمانی لحاظ سے: مادی طور پر۔

Physician : (n) [ME. 'fisicien.'] (۱) طبیب : حکیم : ڈاکٹر : سرجن : جو قانونی طور پر علاج کرنے کا اہل ہو: معالج۔ (۲) جو اخلاقی ، روحانی، یا سیاسی خرابیوں کی اصلاح کرے۔

Physician : (v) معالج بننا: معالج کی دیکھ بھال میں رکھنا۔

Physicianer: (n) (بول چال) معالج۔

Physicianship : (n) معالج کا عہدہ یا پیشہ۔

Physicism : (n) [f.Physic,n+ -ism.] طبیعیات دانی: فطرت پرستی: مادیت : خصوصاً فطرت کا وہ اصول جو کائنات کے تمام مظاہر کا رشتہ طبی یا مادی قوتوں سے جوڑتا ھے۔

Physicist:(n) [f.Physic, n+ -ist.] (۱) طبیعیات کا طالب علم: علم طبیعی کا۔ (۲) مادیت کا معتقد۔

Physicky : (a) دوانما: دوا جیسا: دوا مانند۔

Physico - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی طبیعی۔

Physico-chemical : (a) طبیعی کیمیائی: طبیعی کیمیا کا یا اس کے متعلق : طبیعیات اور کیمیا کا یا ان کے متعلق ۔

Physico-mathematical : (a) طبیعی ریاضیاتی: طبیعیات میں ریاضیات کے استعمال کا یا اس کے متعلق۔

Physico-mechanical : (a) طبیعی میکانکی: فطری قوتوں کے تحرکات کا یا ان کے متعلق، طبیعی فلسفہ کے عملی حصّے کے متعلق۔

Physico-mental : (a) جسم اور دماغ دونوں کے متعلق۔

Physico-moral : (a) طبیعی اخلاقی۔

Physico-theological : (a) طبیعی دینیاتی۔

Physico-theologist : (n) طبیعی دینیات کا ماہر۔

Physico-theology : (n) ۔ طبیعی دینیات: دینیات جو فطرت کے حقائق اور ان کے نظام پر مبنی ہو ۔

Physics : (n) [L. 'physica.'] (۱) علم طبیعی: قدیم ادباء میں ارسطو کا طریقۂ فکر، اسی لحاظ سے طبیعی فلسفہ مستعمل ھے نیز اس کے متعلق دعویٰ یا بحث جیسے ارسطو کا مقالہ۔ (۲) اب ان علوم کے لئے مستعمل ھے جو مادہ اور توانائی کی خاصیت یا مادہ پر توانائی کی مختلف حالتوں کے عمل سے بحث کرتے ہیں (کیمیا اور علم الحیات سے الگ) ۔

Physio - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی (۱) طبیعی: فطری۔ (۲) جسمانی: متعلق بہ جسم۔ (۳) طبیعی: طبیعیاتی۔

Phsysio-neurosis:(n)[f.physi-+-neurosis.] خلل اعصاب متعلق بہ جسم : ایک قسم کی جھاڑی۔

Physio-psychic : (a) [physi -+ phychic.] طبعی و نفسیاتی یا ان کے باہمی روابط کا یا ان کے متعلق۔

Physio-psychological : (a) طبعی نفسیاتی : طبعی نفسیات سے متعلق۔

Physio-psychology : (n) طبعی نفسیات۔

Physiocracy : (n) اصول فطرت کے مطابق حکومت: قدرتی حکومت خصوصاً فطری حکومت کے حامیوں کا اصول۔

Physiocrat : (n) [Fr. 'physiocrate.'] فطری حکومت کا حامی (اس اصول کا بانی اٹھارھویں صدی میں ایک فرانسیسی کو ئسنے(Quesnay) نامی تھا۔ جس کا یہ خیال تھا کہ حکومت فطری اصول پر ہونی چاہئیے۔ بعض زمین صرف دولت کا ذریعہ ھے اور اس کے لئے وہی قابل محصول ھے اور جائداد کی حفاظت اور صنعت و حرفت اور مبادلہ کی آزادی لازمی ھے۔

Physiocratic : (a) فطری حکومت کا یا اس سے متعلق۔

Physiogeny : (n) [mod. L. 'physiogenia.'] (۱) جسم کے اعمال رئیسہ (مثلاً ہضم، تنفس، دوران خون وغیرہ)کی ابتداء : تکوین افعال۔ (۲) ان اعمال کا ارتقا: ارتقاء افعال۔ (۳) اعمال رئیسہ کا علم یا تاریخ۔

Physiognomic : (a) [Late L. 'physiognomicus.'] (۱) علم قیافہ شناسی کی نوعیت کا: امتیازی: مخصوص۔ (۲) قیافہ شناسی کا ، اس کے متعلق یا اس علم کا ماہر۔

Physiognomical : (a) [f. as prec. + - al.] (۱) علم قیافہ کے متعلق یا اس کا ماہر۔ (۲) چہرہ یا شکل کا یا اس کے متعلق جو کردار کا اشاریہ ہوتا ھے لیکن اکثر اس کا استعمال شخصی شباہت کے لئے ہوتا ھے۔

Physiognomically : (adv.) از روئے علم قیافہ : بہ اعتبارِ سیمائیت۔

**Physiognomist** : (n) [OE. 'physionomiste.'] علم قیافہ کا ماہر: قیافہ شناس : وہ جو چہرہ یا بشرہ سے پیش گوئی کرے ۔

**Physiognomonic** : (a) [med. L. 'physiognomonicus.'] Physionomonic کی ایک شکل۔

**Physiognomize** : (v) علم قیافہ سے مطالعہ کرنا: چہرے سے کردار کا پتہ لگانا ۔

**Physiognomy** : (n) [ME. 'fisnomye.'] (۱) علم قیافہ : سیمائیات : کردار و فطرت کا جسم کی ساخت اور چہرے کے خدو خال سے مطالعہ۔ (۲) خط وخال: چہرہ مہرہ؛ قیافہ۔ (۳) (عامیانہ) چہرہ۔ (۴) حالات طبعی، کسی ملک وغیرہ کے طبعیحالات۔ (۵) (کسی شے سے) مخصوص حالت، (اخلاقی، ذہنی، سیاسی وغیرہ جس سے اس کے کردار کا پتہ چلتا ھے)۔

**Physiogony** : (n)[f. Gr.physi-+-gony.] طبعی آغاز کا نظریہ: تکوین فطرت ۔

**Physiographer**:(n)[physiography+-er.] طبعی جغرافیہ داں: عالم مظاہر قدرت ۔

**Physiographic/-al** : (a) [L., 'physiographia.'] سطح ارض نگاری کے طریقے کا استعمال کرنے والا: سطح ارض نگاری کے متعلق : مظاہر قدرت یا جغرافیہ طبعی کے متعلق ۔

**Physiographic climax** : (n) ایک ماحولیاتی منتہا جو کسی خاص سطح ارض نگاری کی صورت میں پیدا ھو جاتا ھے:اور اس وقت تک قائم رہتا ھے جب تک کہ سطح ارض نگاری کا جزو موجود ھوتا ھے۔

**Physiographic geology** : (n) ارضیات کا ایک شعبہ جو نقشہ سازی سے بحث کرتا ھے ۔

**Physiographic province** : (n) ایک خطہ جہاں خاص جغرافیائی حالات ھوں اور وہ اپنے ہمجوار خطوں سے مختلف ھو۔

**Physiographically** : (adv.) سطح ارض نگاری کی روسے: جغرافیہ طبعی کے لحاظ سے ۔

**Physiography** : (n) [Fr. 'physiographic.'] (۱) قدرت یا مظاہر قدرت کا بیان ۔ (۲) اشیاء کی خاص قسم (مثلاً معدنیات وغیرہ) کا بیان ۔ (۳) جغرافیہ طبعی: شکلیات سطح ارض ، سطح ارض نگاری : مظاہر قدرت نگاری ۔

**Physiolater** : (n) [f. 'physiolatry.] قدرت پرست۔

**Physiolatrous** : (a) [f. 'physiolatry.] قدرت پرستی کے متعلق۔

**Physiolatry** : (n) قدرت پرستی۔

**Physiologer** : (n) [f. physiology +-er] (۱) علوم طبعی کا شاگرد یا استاد : خصوصاً آیونی عقیدے کا فلسفی۔ (۲) دیکھو Physiologist۔

**Physiologic/ -al** : (a) (۱)عضویات۔ (۲) عضویات کا یا اس سے متعلق۔ (۳) کسی عضو کی صحت مند اور نارمل افعال کے لئے مخصوص۔ (۴) ردعمل یا فعلی خصوصیات میں فرق ھونے والا۔ (۵) افعال کی پراگندگی یا قلب کی ماہیئت کا یا اس کے متعلق یا اس سے ظہور پذیر ھونے والا۔

**Physiologically** : (adv.) عضویات کی رو سے: عضویاتی طور پر۔

**Physiologist**:(n)[Physiology+-ist.] (۱) عضویات داں: عالم افعال الاعضاء۔ (۲) عضویات کے اعمال و خصوصیات کا طالب علم یا استاد۔

**Physiologize** : (v) [Physiology + -ize.] (۱) (قدیم) مظاہر قدرت کی چھان بین کرنے یا ان کے متعلق نظریے پیش کرنا۔ (۲) عضویات کے متعلق نظریے یا وضاحت مرتب کرنا۔

**Physiology** : (n) [L. 'physioligia.'] (۱) عضویات : علم افعال و اعمال الاعضاء ، علم الحیات کا ایک شعبہ؛ جو عضویات کے اعمال و افعال اور ان کی خاصیتوں سے بحث کرتا ھے؛ اعضاء نسیج یا خلیوں کے اعمال و افعال کا مطالعہ و نیز ان کے طبعی اور کیمیاوی مظاہر کا علم۔(۲) کسی عضو یا اس کے ایک حصہ کی عضویاتی ترکیب اور مظاہر۔ (۳) عضویات پر کوئی مقالہ۔

Animal physiology : عضویات حیوانی۔

Vegetable physiology : عضویات نباتی۔

**Physiometry** : (n) [Physio-+- metry.] جسم کے اعمال و افعال کی پیمائش : Perychonstrics سے موازنہ کرو۔

**Physiosophy** : (n) [Physi - + -sophy.] فطرت کے متعلق بصیرت و آگہی ۔

**Physiotherapy** : (n) مالشی یا برقی علاج۔

**Phsysique** : (n) [Fr. 'Physique.'] (۱) جسمانی ساخت و نشو و نما: (کسی فرد یا قوم) کی امتیازی شباہت یا جسمانی قوت۔ (۲) قدرتی بناوٹ یا شکل (جیسی کسی جغرافیائی خطے کی)۔

Physiqued : (a) مخصوص جسمانی ساخت کا حامل۔

Physo - : (comb.) [Gr. 'physo.'] جزو ترکیبی بمعنی "دم" : (حیوانیات و نباتیات) بمعنی "مثانہ" : (طب) بمعنی "ھوا"۔

Physoclist : (n) [mod. L. 'physoclisti.'] ایک قسم کی مچھلی جو (phycosalist) جماعت سے تعلق رکھتی ھے؛ اور جس کے گلپھڑے اور آنت کے درمیان راستہ بند ہوتا ھے۔

Physograde : (a) [med. L. 'physograda.'] (حیوانیات) آبی حیوان کی ایک نوع (physograda) کے متعلق جس کی قسمیں سطح آب پر بلبلہ دار اعضاء کے سہارے تیرتی رہتی ہیں۔

Physograde : (n) Physograda کا ایک فرد : مرجانیہ : آب حیوان - (Lydozoon)

Physometra : (n) [f. Gr. 'physo' + -mitra.] (طب) رحم میں گیس کی موجودگی۔

Physopod : (n) [Gr.] (حیوانیات) دم پا؛ کیسہ پا؛ مصّہ پا۔

Physophora : (n) [mod. L. f. Gr. 'physa', + 'phoros.'] بحری آب حیوان کی ایک نوع جس کی قسمیں سطح آب پر تیرتی رہتی ہیں۔

Physophoran : (a) بحری آب حیوان کا یااس کے متعلق۔

Physophoran : (n) بحری آب حیوان کا فرد: مرجانیہ۔

Physostigma : (n) [mod. L. f. Gr. 'physa'+'stigma.'] (۱) مچھلی دار پودوں کی ایک نوع جس کا پھول فلکیّہ ہوتا ھے۔(۲) جس کی ایک قسم P. Venenosum سے کالا بارلوبیا (Calabar bean) حاصل ہوتا ھے اور جو بڑا ہی زہریلا ہوتا ھے : نیز کالابار لوبیا، اور اس سے ماخوذ۔

Physostigmine : (n) ایک القلی $C_{15}H_{21}N_3O_2$ جس میں کالابارلوبیا کا جزو ہوتا ھے۔

Physostome : (a) [mod. L. 'Physostomi.'] مچھلی کی نوع Physostom کے متعلق جس میں گلپھڑا قنات ہاضمہ سے ھوا نالی سے جڑا رہتا ھے۔

Physostome : (n) مچھلی کی اس نوع کا فرد۔

Physostomous/Physostomatous : (a) Physostoni مچھلی کی نوع کا یا اس کے متعلق۔

Phyt - : جزو ترکیبی بمعنی " نبات"۔

Phytalbumin : (n) نباتی البومن۔

Phytalbumose : (n) البومن کی ایک شکل جو پودوں میں ہوتا ھے۔

-phyte: (suffix) لاحقہ بمعنی "نبات" ساخت نبات " جیسے microphyte وغیرہ۔

Phyto - : جزو ترکیبی بمعنی "ایک پودا" جو اگا ھے : نباتی اصطلاحات کے لئے خاص طور پر مستعمل۔

Phytobenthon : (n) (نباتیات) قعری نبات۔

Phytobiology : (n) نباتی حیاتیات : نبا حیاتیات۔

Phytochemical : (a) نباتی کیمیا کے متعلق۔

Phytochemistry : (n) نباتی کیمیا؛ نبا کیمیا؛ پودوں کی کیمسٹری۔

Phytogenesis/Phytogeny : (n) [Phyto - + genesis.] (نباتیات) نباتی ارتقاء۔

Phytogenetic/-al : (a) نباتی ارتقاء کے متعلق : نبات زاد۔

Phytogeographic/-al : (a) ایسی تقسیم کے متعلق؛ نباتی جغرافیہ کا یا اس کے متعلق۔

Phytogeography : (n) نباتی جغرافیہ؛ پودوں کی جغرافیائی تقسیم، پودوں کی تقسیم علاقائی اعتبار سے، نباتیات تفصیلی : بیان نباتات۔

Phytoglyphy : (n) بیانِ نباتات۔

Phytography : (n) [Phyto - + -graphy.] نبات نگاری : نبات نامہ۔

Phytoid : (a) نبات نما۔

Phytolacca : (n) [mod. L. f. Gr. 'phyto' - + mod. L. 'lacca.'] جنس خریق سفید : پودوں کی نوع جس میں Virginion Poke اور Pokeseed Pocan شامل ہیں نیز ان پودوں سے ماخوذ۔

Phytolithology : (n) (ارضیات) نبا حجریات: فوسلی نباتیات۔

Phytological : (a) نباتیاتی : پودوں کے علم کے متعلق۔

Phytologically : (adv.) علم نباتیات کی رو سے۔

Phytologist : (n) (شاذ) علم نباتیات کا ماہر۔

Phytology : (n) [mod. L. 'phytologia.'] نباتیات؛ پودوں کا علم۔

Phytomer : (n) [f. Gr. 'phyto + meros.'] نبات پارہ؛ نباتہ۔

Phyton : (n) [Gr. 'pheton.'] (نباتیات) نبات واحد ، نباتیہ : جڑ، ڈنٹھل یا پتے کا جزو جو اپنے اصل سے علیحدہ ہوکر نمو پا سکتا ہے۔

Phytonomy : (n) ارتقائی نباتیات؛ پودوں کے نمو کے قوانین کا علم۔

Phytopathological : (a) نبا امراضیات کے متعلق۔

Phytopathologist : (n) نبا امراضیات کا ماہر۔

Phytopathology : (n) پودوں کے امراض کا مطالعہ؛ نبا امراضیات۔

Phytophagic : (a) [ Gr. 'phyto + -phagos' + -ic.] (حیوانیات) بنات خور کے متعلق یا اس سے متاثر؛ لاروا کے تغیر کے لئے موسوم۔

Phytophagous : (a) [Gr. 'phyto' + -'phagos', + - ous.]
(۱) (حیوانیات) نبات خور جیسے کیڑے مکوڑے وغیرہ۔
(۲) متعلق بہ Phytophage=(۱) leaf- beatles -
(ب) Saw flies and horntails - (ج) Cyprinoid fishes.-

Phytophysiology : (n) (نباتیات)نباتی عضویات؛پودوں کے عضویات۔

Phytoplankton : (n) نبات تیراکہ، پانی کی سطح پر تیرنے والے پودے۔

Phytotomist : (n) تشریح نبات کا ماہر۔

Phytotomy : (n) [ Gr. 'phyto + -tomia.] تشریح نبات۔

Phytozoon/-zoum : (n) [f. Gr.phyto+zoon.] (حیوانیات)نبات حُوین : (نباتیات) نر تولیدی خلّیہ۔

Pi : (n) (۱) یونانی الفبا کا سولہواں حرف π : پائی۔ (۲) π کی علامت محیط اور قطرہ کے باہمی تناسب کو ظاہر کرتی ہے؛ نیز نسبت جو ۳.۱۴۱۵۹۲۶۵ کے برابر ہے۔

Pi : (n) (مدارس کی عامیانہ اصطلاح) pious وغیرہ : موعظہ حسنہ : اخلاقی لیکچر p. jaw وغیرہ۔

Pi-jaw : (n) (برطانیہ) اخلاقی یا مذہبی خطاب۔

Pia : (n) (تشریح) Pia Mater کا مخفف۔

Pia mater : (n) [med. L. tr. Arabic 'raqiqah.'] (تشریح) ام الرقیقہ ، (یہ دماغ کی سب سے اندرونی جھلی ہے)؛ ام الدماغ۔

Piacaba : ایک قسم کا ریشہ جو برازیل کے درختوں سے نکالا جاتا ہے ، اور جس کے جھاڑو اور برش تیار ہوتے ہیں۔

Piache : (n) [Tamanac 'piache.'] وسط اور جنوبی امریکا کے ہندوستانیوں کے درمیان کا حکیم اتائی۔

Piacle : (n) [O Fr. 'piacle' or ad. L. 'piaculum.'] خیانت : گناہ : خلاف : تقصیر۔

Piacular : (a) [L. 'piacularis.'] بد: مجرمانہ؛ گناہ گار: عاصی؛ کفارہ طلب؛ شفاعت کا حاجت پسند۔

Piacularity : (n) بدی؛ گناہگار ہونے کی کیفیت؛ مجرمانہ حالت۔

Piaffe : (v) [Fr. 'piaffer.'] ڈلکی چلنا؛ قدم قدم چلنا (گھوڑے کا)۔

Piaffer : (n) ڈلکی قدم۔

Pial : (a) ام الرقیقہ کا یا اس سے متعلق۔

Pian/ -epian : فلامبیزیا : حبشیوں کی ایک متعدی بیماری جس میں جسم پر گلٹیاں نکل آتی ہیں۔

Pianette : (n) [piano + - ette.] چھوٹا پیانو؛ پیانکہ۔

Pianino : (n) [It., dim. of 'piano.'] ایک چھوٹا سیدھا (کھڑا) پیانو۔

Pianism : (n) [Piano + -ism.] (۱) پیانو نوازی کا آرٹ یا فن۔ (۲) موسیقی کی ترتیب پیانو نوازی کے لئے۔

Pianissimo : (n) [It. superl. of pianos.] نرم اور سادہ نغمہ گری۔

Pianissimo : (a) بہت نرم؛ لطیف؛ مدھم مدھم؛ آہستہ۔

Pianissimo : (adv.) بہت نرمی سے؛ آہستگی سے۔

Pianist : (n) [Fr. 'pianiste.'] پیانو نواز؛ پیانو بجانے والا؛ پیانوچی۔

Pianiste : (n) پیانو بجانے والی۔

Pianistic : (a) پیانو یا اس کے امتیازی وصف کے متعلق۔

Pianistics(n) پیانونوازی کا آرٹ یا اس کا عمل؛پیانونوازی کی مہارت کی نمائش۔

Piano : (n) [It. L. 'planus.'] اتالوی گھر یا ہوٹل کا فرش یا فلیٹ۔

Piano : (n) [It.] کارڈ میں سوراخ بنانے کی مشین۔

Piano : (a) مدھم؛ آہستہ۔

Piano : (adv.) نرمی سے؛ آہستہ سے؛ نیز مجازاً۔

Piano : (n) [a. It. shortened from 'Pianoforte or fortepiano.'] (۱) پیانو۔ (۲) موسیقی کا ٹکڑا جو مدھم یا آہستہ بجایا جائے۔

Cottage piano/Oblique piano : چھوٹا نیچا پیانو جس کے تار ترچھے ہوتے ہیں۔

Grant piano : پیانو کلاں ، بربط نما بڑا پیانو جس کے تار اُفقی یعنی لیٹے ہوئے ہو تے ہیں۔

Upright piano/Cabinet piano : عمودی پیانو جس کے تار عمودی ہوتے ہیں ۔

Piano organ : (n) وہ میکا نی پیانو جس میں گھو منے والا ڈھو لنا لگا ہو تا ہے ۔

Piano player : (n) ایک قسم کا پیانو جو کل کے ذریعہ سے بجتا ہے ۔

Pianoforte : (n) [It., earlier 'piano e forte.'] پیانو۔

Piano : (n) [app. intended as dim. of Piano.] پیا نچہ یا میکا نی پیانو کی ایک قسم ۔

Piarist : (n) [It. 'Piaristi.'] رومن کیتھولک نظام کا ایک رکن جو نوجوانوں کی اصلاح میں بلا معاوضہ منہمک رہتا ہے۔

Pissaba/Piassava/Piacaba : (n) [Pg. a. Tupi, 'piacaba.'] دیکھو Piacaba

Piastre/Piaster : (n) [Fr. 'piastre.'] (۱) ایک اسپینی سکے کا نام یا اس کے متبادل سکے اسپینی امریکا کے۔ (۲) ترکی کا ایک چھوٹا سکہ جو اس وقت کے پونڈ کا ۱/۱۰۰ ہوتا ہے ۔ (۳) ایک قدیم عربی سکہ جو ۱/۲۲ ریال کے برابر ہوتا ہے۔

Piazza : (n) [It. 'piazza.'] (۱) بازار؛ منڈی؛ مارکیٹ جو اٹلی کے شہر میں عموماً ہوتا ہے؛ لیکن ۱۶ ویں تا اٹھارھویں صدی تک عمارتوں سے گھر کے کسی میدان کے لئے مستعمل تھا۔ (۲) دالان؛ برآمدہ؛ (اب شاذ)۔

Piblock : (n) افسردگی یا ڈپریشن کی وجہ سے ایک قسم کی ہسٹریا جو عام طور سے سردیوں میں عورتوں کو ہوتا ہے۔

Pibroch : (n) [Geal. 'piobaireachd.'] (اسکاٹستان) بیگ پائپ (bagpipe) کا سلسلہ ارتعاشات خصوصاً جنگی۔

Pic/Pike : (n) [Fr. 'pic, a. Turk. 'pik.'] (ترکی) لمبائی کی اکائی جو ۱۸ سے ۲۸ انچ کے برابر ہوتی ہے۔

Pica : (n) [med. L.] پائیکا؛ (یہ ٹائپ کے حرفوں کی جسامت کا نام ہے)۔

Double pica : (چھاپ) ۲۴ پوائنٹ والے حرف۔

Small pica : (چھاپ) ۱۲ پوائنٹ والے حرف ۔

Pica : (n) [mod. or med. L.] ایسی چیزوں کی بیجا خواہش جو غذا کی حیثیت سے ناموافق ہو جیسے مٹی یا کپڑا؛ گندہ خوری۔

Picador : (n) [Sp. lit. "pricker" f. pickar.] (۱) بلم سوار (سانڈوں کی لڑائی میں ) جو سانڈ کو ضرب سے چھیڑ کر کھیل کا آغاز کرتا ہے ۔ (۲) لطیفہ گو؛ چالاک تیز ہوش (شخص)۔

Pical : (a) گل خواری یا گندہ خوری سے پھیلنے والا۔

Picamar : (n) [L. 'pix , picem', 'amarus.] کڑوا تیل جو لکڑی کے تارکول سے نکلتا ہے۔

Picara : (n) آوارہ عورت۔

Picaresque : (a) [ Sp. 'picaresco', f. 'picaro'.] (فسا نے کی وہ قسم) جس میں بدمعاشوں کے کرتوت بیان کئے جاتے ہیں۔

Picaresque : (n) اوباش آدمی؛ رذیل۔

Picaroon : (n) [Sp. 'picaron', augm. of picaro.'] (۱) بدمعاش؛ شریر؛ (۲) چور۔ (۳) بحری ڈاکو۔ (۴) ڈاکو یا ڈاکوزن جہاز۔

Picaroon : (v) بحری ڈاکہ زنی کرنا؛ چوری کرنا : لوٹنا۔

Picayune : (n) [Origin unkn.] ریاست متحدہ امریکا کا ایک چھوٹا سکّہ؛ (روز مرہ) غیر اہم شخص یا شے ۔

Picayune/Picayunish : (a) کمینہ؛ قابل نفرین؛ پست؛ ناچیز؛ بیقدر۔

Piccalilli : (n) [Origin unkn.] چٹنی؛ کچومر (کتری ہوئی ترکاری اور گرم مسالہ)۔

Piccaninny/Pickaninny : (n) [A west Indian Negro deriv. of Sp. 'pequino.'] (۱) بچہ (خصوصاً جنوبی افریقہ کے حبشیوں یا

آسٹریلیا والوں کا)۔ (۲) ننھا؛ شیر خوار۔

Piccaninny : (a) بہت چھوٹا؛ ننھا بچہ۔

Piccolo : (n) [It.] (۱) چھوٹی بانسری۔ (۲) بانسری کی مانند ایک باجا۔

Pice : (n) [Hindi, 'paisa.'] پیسہ؛ قدیم ہندوستانی روپئے کا ۱/۶۴ حصہ۔

Piceo -: (Prefix) سابقہ بمعنی "قیر" اور قابل اشتعال۔

Piceous : (a) [L. 'piceus' + -ous.] احتراق انگیز؛ قابل اشتعال؛ قیروار؛ قیر گوں؛ سیاہ فام۔

Pichi : (n) [Amer. Sp.] (نباتیات) ایک قسم کی گھاس کا پتا جو پیرو میں ہوتی ہے اور اس کا مقویات میں استعمال ہوتا ہے۔

Pichey : (n) [app. Guarani.] ایک چھوٹا سا جانور جو بل بنا کر رہتا ہے۔

Pichey : (a) فاسد؛ ناہنجار۔ (۲) سیاہ فام؛ تاریک؛ سیاہ؛ قیر گوں؛ بد اخلاق۔

Pichiciago : (n) [Sp. 'Picticiego.'] ایک چھوٹا سا جانور جو زمین میں کھود کر بل بناتا ہے، یہ چلی میں پایا جاتا ہے۔

Pichuric : (a) Pichuric bean کے متعلق یا اس سے ماخوذ۔

Pichuric acid : (n) لارک ایسڈ؛ ایک بلوری چرب دار ایسڈ۔

Pichurim : (n) [Tupi.] (نباتیات) جنوبی امریکا کا ایک درخت -(Nectaudra Puchury)

Pichurim bean : (n) اس درخت کا خوشبودار بیج جو دوا اور غذا میں استعمال ہوتا ہے، خصوصاً مقویات میں۔

Piciform : (a) [mod. L. 'piciformis', f. 'picus.'] ہد ہد نما؛ کٹھ پھوڑ کی مانند؛ Piciformes کی جماعت کا پرندہ۔

Pick : (n) [app. a collateral form of Pike.] (۱) کدال؛ کدالی؛ بیل۔ (۲) مختلف نوک دار آلات کا نام۔ (۳) تاش کے کھیل کا ڈائمنڈ۔

Pick : (v) (۱) کھودنا۔ (۲) زمین میں گڑھا کرنا۔ (۳) توڑنا؛ نوچنا؛ کھر چنا؛ صاف کرنا۔ (۴) چننا چگنا۔ (۵) ٹھونگنا؛ (عامیانہ) کھانا، (لازم و متعدی)۔ (۶) خلال کرنا۔ (۷) انتخاب کرنا؛ انتخاب میں احتیاط اور ذوق سے کام لینا؛ چھانٹنا؛ منتخب کرنا۔ (۸) الگ الگ کرنا؛ تولنا۔ (۹) جان بوجھ کر غصہ دلانا؛ برانگیختہ کرنا۔

To pick a bone : ہڈی کو گوشت سے علاحدہ کرنا۔

To pick a lock : قفل توڑنا؛ چور کنجی سے قفل کھولنا؛ قفل شکنی کرنا۔

To pick a quarrel with : کسی سے جھگڑا کرنا؛ جھگڑا مول لینا۔

To pick holes in : عیب گیری کرنا؛ خوردہ گیری کرنا؛ عیب نکالنا؛ رخنے نکالنا؛ عیب جوئی کرنا۔

To pick one's words : لفظوں کا صحیح انتخاب کرنا۔

To pick one's way/-steps : کسی غلیظ یا خطرناک مقام میں احتیاط کے ساتھ راستے کا انتخاب کرنا۔

To pick (person's) pocket : جیب کترنا؛ جیب کاٹنا۔

To pick in to pieces : ٹکڑے کرنا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ (مجازاً) دھجیاں اڑانا؛ پرخچے اڑانا۔

Pick : (v) [collateral form of pitch] (۱) پھینکنا؛ گاڑنا؛ لڑھکنا (روز مرہ)۔ (۲) بہترین؛ منتخب۔

Pick : (a) بہترین یا اعلیٰ ترین حصہ یا نمونہ۔

Pick-a-back : (adv.) بردوش؛ بدوش؛ برپشت (مثل گٹھری کے آدمی یا کوئی چیز)۔

Pick and choose : (v) پوری توجہ سے انتخاب کرنا؛ بڑے احتیاط اور صحیح ذوق سے کام لینا۔

Pick and steal : (v) (لازم) چھوٹی موٹی چوری کرنا۔

Pick at : (v) انگلیوں سے کھینچنے کی کوشش کرنا؛ عیب نکالنا۔

Pick in : (v) کسی نقاشی یا تصویر میں کام کرنا۔

Pick-me-up : (n) الکحل مشروب؛ شربت جو قوت اور توانائی پیدا کرے، (نیز مجازاً) ٹانک؛ مقوی قوت بخش۔

Pick oakum: (v) پرانی رسیوں کے بل کھولنا (پہلے قیدیوں سے یہ کام لیا جاتا تھا)۔

Pick off : (v) (۱) توڑنا؛ نوچنا۔ (۲) ایک ایک کو نشانہ بنانا۔

Pick on : (v) پریشان کرنا، تنگ کرنا۔

Pick out : (v) (۱) چھانٹنا؛ انتخاب کرنا؛ اختیار کرنا؛ امتیاز کرنا۔ (۲) معنی سمجھنا؛ مطلب سمجھنا۔ (۳) پیانو کی کسی لے کو محض کنرس ہونے کی وجہ سے بجالینا (یعنی ایک شخص پیانو بجانا نہیں جانتامگر چونکہ اس کے کان میں رس ہے اس لئے سنی سنائی لے بجالیتا ہے)۔

Pick-pocket : (n) جیب کترا ؛ گٹھ کترا ۔

Pick-purse : (n) (قدیم) جیب کترا۔

Pick tooth : (n) خِلال۔

Pick tooth : (a) کاہل؛ آرام طلب؛ سست۔

Pick-up : (n) [f. phr. to pick up.] (۱) (کھیل) ایسے فریقوں کے درمیان کھیل جنھوں نے اپنی اپنی بازیاں یکے بعد دیگرے انتخاب سے حاصل کی ہیں۔ (۲) اٹھا لینا (خصوصاً کرکٹ کی گیند کا)؛ نیز وہ شخص یا شے جس کا انتخاب کیا جائے۔ (۳) ایک برقی آلہ جو آواز بکس کی جگہ گراموفون میں لگارہتا ہے تاکہ وہ آواز برقی رو میں منتقل کرے۔ (۴) (لاسلکی) اسٹوڈیو سے رابطہ پیدا کرنے کا ایک برقی نظام۔

Pick-up : (a) اٹھا لینے والا؛ چننے والا۔

Pick up : (v) (۱) زمین کھودنا۔ (۲) لے لینا؛ اٹھا لینا؛ انتخاب کرنا۔ (۳) مظبوط پکڑنا۔ (۴) حاصل کرنا (فائدہ، اطلاع، معاش وغیرہ)۔ (۵) گرتے گرتے سنبھل جانا۔ (۶) کسی کو اپنے ساتھ لے جانا یا گاڑی وغیرہ میں بٹھا کر لے جانا۔ (۷) کھوئی ہوئی چیز حاصل کرنا۔ (۸) شناسائی پیدا کرنا۔

To pick up flesh : بدن پر گوشت آنا؛ مٹاپے یا فربہی کا پھر حاصل کرنا۔

To pick up (one's) spirit/-courage : صحت بحال ہونا؛ مزاج بحال ہونا؛ طبیعت شگفتہ ہونا؛ بحث کرنا۔

Trains stops to pick up passengers : مسافروں کے سوار ہونے کے لئے یا مسافروں کو لے لینے کے لئے ریل گاڑیاں ٹھہرتی ہیں۔

Pick up : (v) خاص توجہ کے لئے وقف کرلینا؛ خاص مقصد یا کام کے لئے منتخب کرنا۔

Pick-up truck : (n) ایک قسم کا ہلکا ٹرک۔

Pickaninny : (n) Piccaninny کا متبادل۔

Pickaxe/Pickax : (n) [alt. by assim. of the final syll. to Axe, of ME 'pikois.'] کدال؛ کدالی۔

Pickaxe : (v) کدال سے کام کرنا؛ کدالی سے کام لینا۔

Pickback : Pick-a-back کی دوسری شکل۔

Picked : (a) [Pick , n + -ed] نوکدار؛ انّی دار؛ نکیلا؛ (جانور کے لئے خارچہ دار)۔

Picked : (a) [Pick + ed.] منتخب کرنا؛ برگذیدہ۔

Pickeer : (v) [Origin unkn.] (۱) چھوٹی لڑائی میں الجھ پڑنا؛ (دشمن سے) نوک جھونک کرنا۔ (۲) (مجازاً) دشمن کی طاقت کا اندازہ لگانے کے لئے جانا؛ مخبری کے لئے پھرنا۔

Pickelaube : (n) [G.] جرمن فوج کا آلہ دار خود۔

Picker : (n) [Pick (v) + -er] (۱) چننے والا؛ انتخاب کرنے والا؛ جمع کرنے والا؛ اکٹھا کرنے والا۔(۲) چننے، جمع کرنے یا الگ کرنے کا آلہ یا مشین (زراعت، ندافی، معدنیات وغیرہ)؛ فلزاتی کام ؛ تیشہ (کان کنی کا)۔

A picker of quarrels : جھگڑے کا موقع تلاش کرنا۔

Picker : (n) [f. Pick, (v) + -er.] (پارچہ باقی) ملکور۔

Picker-up : (n) چھوٹی موٹی چیزو ں کو جمع کرنے والا۔

Pickerel : (n) [dim. of 'Pike', (n).] چھوٹی (کم عمر) Pike (ایک قسم کی مچھلی) ریاستہائے متحدہ امریکا اور کناڈا میںEsox کی قسموں میں کوئی ایک۔

Pickerel-weed : (n) بعض گھاس پات کے لئے علاقائی طور پر مستعمل جو ٹھہرے پانی میں ہوتی ہے اور جس میں ایک قسم کی چھوٹی مچھلی (Pike) لنڈے دیتی ہے؛ خصوصاً وہ گھاس جو Pontoderia سے تعلق رکھتی ہے۔

Pickery : (n) [f. Picker.] چھوٹی موٹی چوری۔

Picket/Piquet : (n) [Fr. 'piquet', f. 'piquer.'] (۱) جنگلے کا ڈنڈا۔ (۲) پکٹ۔ (۳) کھونٹا؛ کھونٹی؛میخ؛ کیل۔ (۴) (تاریخ) سولی۔ (۵) (فوج) طلایہ؛ پاکٹ (نیز picket اور picquet فوجی اصطلاح میں)۔ (۶) (عموماً جمع میں) وہ لوگ جو فرداً فرداً یا اجتماعی حیثیت سے ہڑتال کے زمانے میں آدمیوں کو کام پر آنے سے روکتے ہیں۔

Inlying picket : اندرونی طلایہ؛ اندرونی پہرہ وہ سپاہی جو کیمپ کے اندر رہ کر پولس کا کام دیتے ہیں۔

Outlying pick : بیرونی طلایہ؛ بیرونی پہرہ وہ سپاہی جو کیمپ سے نکل کر دشمن کا پتہ لگاتے ہیں۔

Picket guard : (n) طلایہ یا گارڈ جو کسی مقام کی حفاظت کرتے ہیں۔

Picket-line : (n) (۱) رسی۔ (۲) پیکٹ کی حد۔

Picketing : (n) (۱) کھونٹا؛ کیل گاڑنے کا عمل؛ پکٹینگ۔ (۲) آدمی کو تعینات کرنا تاکہ وہ غیر ہڑتالی مزدوروں کو کام پر جانے سے روکیں اور کام نہ کرنے کے لئے آمادہ کریں۔

Pickglass : (n) ایک قسم کی شیشۂ مکبر جو دھاگے گننے میں کام آتا ھے۔

Picking/Pickings : (n) [fr.gerund of pick] (۱) چھانٹ؛ چھانٹن؛ کترن۔ (۲) پسند؛ انتخاب؛ چننا۔ (۳) (جمع) جو چیز چگنے کے لئے چھوڑ دی جائے، جیسے گری پڑی یا بچی کھچی چیز۔ (۴) (جمع) چوری؛ چھوٹی موٹی چوری۔ (۵) یافت ؛فتوح؛ بالائی آمدنی۔ (۶) نیم پختہ اینٹ۔

Pickle : (n) [ME. 'pickelle', prob. fr. MD. 'pekle, peekle.'] (۱) اچار؛ مربہ۔ (۲) تیزابی محلول (اشیاء کی صفائی کے لئے)۔ (۳) سرکہ؛ نمکین پانی یا دوسرا نمکین ترشہ جو گوشت اور سبزیوں کو محفوظ رکھنے کے لئے استعمال ہوتا ھے۔ (۴) (مجازاً) ایک ناپسندیدہ صورت حال؛ پریشان کن حالت۔ (۵) شریر لڑکا؛ شریرالنفس انسان۔

In pickle : حاضر؛ تیار۔

Pickle : (v) اچار ڈالنا؛ اچار بنانا۔ (۲) سرکے یا تیزاب میں ڈالنا۔ (۳) (بحری) (کسی شخص کی کمر پر سزا کے طور پر) کوڑا مارنے کے بعد نمک یا سرکہ اور نمک چھڑکنا۔ (۴) تیزاب یا اورکوئی چیز اس طرح کی صفائی کرنے کے لئے استعمال کرنا۔

Pickle:(v)[ME.'pikelen', fr. 'picken',-le.] (۱) (خصوصاً اسکاچستان) ایک وقت میں تھوڑا اٹھانا؛ احتیاط سے کھانا۔ (۲) (خصوصاً اسکا چستان) چھوٹی موٹی چوری کرنا۔ (۳) (خصوصاً) فضول حرکتیں کرنا۔

Pickle : (n) [Prob. fr. pickle.] (۱) دانہ یا غلہ (گندم کا، جو یا جئی کا)۔ (۲) قلیل مقدار یا رقم؛ تھوڑا (بول چال)۔

Pickle-cured : (a) اچار میں رکھا ہوا؛ سرکے یا ترشے میں رکھا ہوا۔

Pickle-herring : (n) (شاذ) مسخرہ۔

Pickled : (a) [Past participle of pickle.] (۱) ترشے یا تیزاب میں محفوظ کیا ہوا۔ (۲) (عامیانہ) مست۔

Pickleman : (n) اچار یا مربے تیار کرنے والا؛ اس کا کاروبار کرنے والا۔

Pickler : (n) سبزی (جیسے ککڑی یا پیاز) جس کا اچار تیار کیا جا سکے۔ (۲) وہ جو غذا کو برقرار رکھنے یا فلزات کو صاف کرنے کے لئے تیزابی محلول تیار کرتا ھے یا اسے استعمال کرتا ھے (نیز مجازاً)۔ (۳) اچار یا مربے کا برتن۔

Picklock : (n) (۱) چور؛ وہ جو قفل شکن ہو۔ (۲) قفل توڑنے کا آلہ۔

Picklock : (a) قفل شکنی کا عادی۔

Pick's disease : (n) [after Arnold Pick Czech psychiatrist.] (مرضیات) قوت ادراک و فیصلہ کے بتدریج کم ہونے کی حالت جو دماغ میں تبدیلیوں کے باعث رونما ہوتی ھے اور یہ معمر عورتوں میں پائی جاتی ھے۔

Picksome : (n) [Pick + - some.] نازک مزاج ؛ تنک مزاج۔

Pickthank : (n) [fr. the phrase, pick a thank.] خوشامدی؛ چاپلوس؛ تملق پسند ؛ کاسہ لیس۔

Pickthank : (a) تملق پسندانہ ؛ خوشامدانہ ؛ چاپلوسی کا۔

Picktongs : (n) گرم دھات کو ہٹانے والا چمٹا۔

Pickwick : (n) سستا سگار۔

Pickwickian : (a) [f. Pickwick, surname in Dickens's Pickwick papers (1837).] مسٹرپک وک یا پک وک کلب کا یا اس سے متعلق؛ متعلق بہ مسٹر وک (ڈکنس کے ناول کا کردار)؛ ایسا مقام، موقع یا مذاق وغیرہ جو پک وک کے "پیپرز" (ڈکنس کے ناول) میں دکھلایا گیا ہو۔

Pickwickian : (n) پک وک کلب کا رکن ؛ وہ شخص جس نے پک وک "پیپرز" کا گہرا مطالعہ کیا ہوا۔

In a Pickwickian sense : جس کا مفہوم محض الفاظ کے اعتبار سے نہ لینا چاہئیے۔

Picnic/Pick-nick : (n) [Fr. 'pique-nique.'] (۱) گھر سے باہر کسی جگہ پر تفریحی کھانا پینا؛نیز مجازاً۔ (۲) پکنک۔

Picnic : (a) تفریح کا یا اس سے متعلق؛ پکنک سے متعلق۔

Picnic : (v) تفریحی کھانے پینے میں شریک ہونا؛ اس طرز سے کھانا کھانا ؛ پکنک میں کھانا ؛ پکنک منانا ۔

Picnicker : (n) تفریحی جلسہ میں شریک ہونے والا۔

Picnicky : (a) (بول چال) تفریحی جلسے کے مانند یا جس میں ایسے جلسوں کے سامان ہوں۔

Picoid : (a) [f. L. 'picus', + -iod.] کٹھ پھوڑا کی طرح۔

Picoline : (n) [f. L. 'pix, picem, +oleum.'] (کیمیا) ایک بے رنگ مائعی مرکب جو ہڈی کے روغن اور کوئلے کے نفتے سے حاصل ہوتا ہے۔

Picot : (n) [Fr. dim. of 'pic.'] بٹے ہوئے تاگے کا چھوٹا سا حلقہ جو اکثر جھالر وغیرہ میں بنایا جاتا ہے؛ تکمہ ۔

Picotee : (n) [Fr. 'picote', pa. pple. of 'picoter.'] کارنیش (پھول) کی ایک قسم جس کی پنکھڑیوں کا حاشیہ سیاہ ہوتا ہے۔

Picquet/Piquet : پیکٹ (دو پتی تاش کا ایک کھیل ہے جو صرف ۳۲ پتوں سے کھیلا جاتا ہے )۔

Picra : Hiera Picra کا مخفف ۔

Picrate : (n) Picric acid کا نمک۔

Picric : (a) [Gr. 'picros', + -ic .] (کیمیا) زرد رنگ کا ایک تلخ مادہ جو رنگ سازی، دوا سازی اور بارود تیار کرنے میں استعمال ہوتا ہے۔

Picrite : (n) [Gr. 'picros.'] (معدنیات) ایک قسم کی سیاہ رنگ چٹان۔

Picro - : [Gr.'picros.] جزو ترکیبی بمعنی "تلخ مزہ یا بو رکھنے والا" خصوصاً میگنیشیم کے ناموں میں کیوں‌کہ میگنیشیم کا نمک تلخ ہوتا ہے ۔ Picric acid کے ماخوذ کے لئے مستعمل جیسے Picramic acid-

Picrolite : (n) [Gr. 'lithos.'] (معدنیات) حجرالحیہ کی ایک قسم جس کا رنگ سیاہی مائل سبز ہوتا ہے۔

Picromel : (n) [Gr. 'meli.'] ایک تلخ مادہ جو صفرا سے نکالا جاتا ہے۔

Picrotoxin : (n) [formerly picrotoxia.] (کیمیا) cocculus indicus کے بیجوں کے تلخ زہر کا اصول ۔

Picryl : (n) Picric acid کا اصلیہ (radical)-

Pict : (n) [late L. 'Picti.'] شمالی برطانیہ میں رہنے والی ایک قدیم قوم کا فرد۔

Pict : Pictorial کا مخفف۔

Pictish : (a) ایک قدیم قوم کے فرد کے متعلق۔

Pictograph : (n) [L. 'pictus' + -Graph.] (۱) تصویر یا علامت جو تصویر نویسی میں استعمال کی جائے؛ تصویر نشان؛ تصویری علامت۔ (۲) تحریر جو اس خط میں لکھی گئی ہو؛ تصویری تحریر۔

Pictographic : (a) تصویر نویسانہ : تصویر نویسی کے متعلق۔

Pictography : (n) تصویر نویسی ۔

Pictorial : (n) مجلہ مصور ؛ یا تصویر رسالہ ؛ جس میں تصویریں خصوصی طور پر ہوں ۔

Pictorial : (a) [Late L. 'pictorius' + -al.] (۱) مصور کا یا اس کے متعلق یا اس کی تخلیق شدہ ؛ مصوری یا نقاشی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) مصّور؛ با تصویر؛ تصویری ۔(۳) تصویر کی طرح ۔ (۴) (مجازاً) دلکش ؛ جاذب نظر ۔

Pictorialist : (n) مصور ؛ فو ٹوگرافر ؛ عکسی تصویراتا رنے والا ۔

Pictorialism : (n) تصو یر کشی ؛ تصاویر کا استعمال ؛ تصا ویر اتارنا ۔

Pictorialization : (n) عمل مصوری بذریعہ تصاویر ؛ تصا ویر کے ذ ریعے اظہار خیال ۔

Pictorially : (adv.) با تصویر ؛ تصویر سے؛ تصویری حیثیت سے ۔

Picturable : (a) قابل تصویر ؛ تصویر کھینچی جا نے کے لائق ۔

Pictural : (a) [Picture + -al.] (شاذ) تصویری ؛ تصویروں سے متعلق ۔

Picture : (n) [ Late ME.ad.L.'picture'.] (۱) تصویر ؛ نقش ؛ نگار ؛ شبیہ ۔ (۲) نقش و نگار ؛مصوری ؛ تصورکشی۔(۳) حسین یا جمیل شے۔ (۴) منظر۔ (۵) (مجازاً) خیالی تصویر۔ (۶) کامل مشابہ؛ (کسی کا) ہم شکل؛ شبیہ؛ کسی کا (مثنی)۔ (۷) مکمل یا کامل ترین نمونہ۔ (۸) ایسی تحریر یا بیان جو کسی واقعہ یا منظر کا نقشہ کھینچ دے ۔ (۹) (جمع میں) سنیما۔

Moving pictures : (سنیما) متحرک تصویریں۔

Out of the the picture : نقطہ بحث سے خارج؛ غیرمتعلق ۔

She looks the very picture of health : وہ صحت کی کامل تصویر ھے۔

To come into the picture : دلچسپ بننا

Picture : (v) [f. prec. (n).] (۱) تصویر کھینچنا؛ تصویراتارنا۔ (۲) تصویرکشی کرنا۔ (۳) دل یا خیال میں تصویر کھینچنا۔ (۴) دلکش تحریر یا بیان میں ادا کرنا۔

Picture-book : (n) تصویروں کی کتاب؛ بچوں کی کتاب جس میں بکثرت تصویریں ہوتی ہیں۔

Picture-card : (n) تصویر کارڈ، تصویری تاش کا پتہ (بادشاہ، بیگم، غلام)۔

Picture element : (n) سب سے چھوٹی تقسیم جس میں ٹیلی ویژن کی تصویر کو اس کے عناصر روشنی و تاریکی میں تحلیل کیا جاتا ھے : ٹیلی ویژن پر تصویر کی سب سے چھوٹی تقسیم۔

Picture-frame/-frock : (n) تصویر کا چوکھٹا : اگلے دور کے طرز پر تیار کیا ہوا فراک خصوصاً ایسا فراک جو تصویر سے اتارا گیا ہو۔

Picture-gallery : (n) تصویر گھر؛ چتر سال؛ نگار خانہ؛ نمائش تصاویر کا کمرہ یا ہال ؛ مجموعۂ تصاویر۔

Picture-hat : (n) ایک قسم کی زنانہ ٹوپی جس میں شترمرغ کے پر لگے رہتے ہیں۔

Picture-house : (n) سنیما ہال : سنیما گھر۔

Picture-moulding : (n) لکڑی کا آرائشی حاشیہ جو چھت کے متوازی ہوتا ھے اور تصویر لگانے کے کام میں آتا ھے۔

Picture-palace : (n) سنیما، دارالتصویر۔

Picture paper : (n) بامصور اخبار؛ تصویری اخبار۔

Picture-play : (n) سنیما جس میں متحرک تصویریں دکھائی جاتی ہیں۔

Picture postcard : (n) تصویری پوسٹ کارڈ؛ وہ پوسٹ کارڈ جس پر کوئی تصویر ہوتی ھے۔

Picture puzzle : (n) ٹکڑوں میں کٹی ہوئی؛ تصویر کو صحیح کرکے جوڑنے کا کھیل : آرے کا معمہ (جس میں آرے کی شکل کے کٹے ہوئے ٹکڑوں کو جوڑنا پڑتا ھے۔

Picture-rail/-rod : (n) تصویر لٹکانے والی سلاخ۔

Picture show : (n) نمائش تصاویر۔

Picture signal : (n) ایک مشینی سگنل؛ بجلی والا سگنل؛ یہ ویڈیو سگنل بھی کہلاتا ھے۔

Picture-theatre : (n) سنیما۔

Picture tube : (n) تصویری ٹیوب (جو ٹیلی ویژن میں استعمال ہوتی ھے)۔

Picture-writing : (n) تصویر نویسی : تصویر : خط (جو قدیم زمانے میں استعمال ہوتا تھا) تصاویر کے ذریعہ واقعات یا خیالات کا اظہار۔

Pictured : (a) مصور : تصویری۔

Picturer : (n) مصور؛ تصویر نگار؛ دیکھو Painter۔

Picturesque : (a) [Fr. 'pittorequ', ad. It. 'pittores o.'] (۱) دیدہ زیب : تصویر کی طرح : قابل تصویر کشی : رنگ، ہیئت کے اعتبار سے دیدہ زیب و دلکش : جاذب نظر۔ (۲) (زبان وغیرہ کے لئے) نمایاں؛ نکھرا ہوا؛ دلکش؛ کبھی حقیقت کے برعکس۔

The picturesque : جو دیدہ زیب ہو؛ جو جاذب نظر ہو : دلکش منظر۔

Picturesque gardening : (n) دیدہ زیب تصاویر نما باغبانی : باغبانی کا حسین رومان انگیز طریقہ : دلکش باغبانی۔

Picturesquely : (adv.) دلکش تصویر کشی کے اعتبار سے۔

Picturesqueness : (n) دلکشی۔

Picul : (n) [Malay-Javanese 'pikul.'] وزن کا ناپ جو چین اور مشرق میں عموماً مستعمل ھے اور جو $\frac{1}{3}$۱۳۳ پونڈ کے برابر ہوتا ھے۔

Piculet : (n) [L. 'picus', + -et.] کٹھ پھوڑ کی قسم کا ایک پرندہ۔

Piddle : (v) [Origin Obscure.] (۱) (قدیم) بے دلی سے کام کرنا : سرسری طور سے کام انجام دینا؛ اپنے کھانے سے کھیلنا؛ مذاق کرنا۔ (۲) (بول چال یا بچوں کی بولی میں) پیشاب کرنا۔

Piddling : (a) غیر اہم؛ ادنیٰ۔

Piddock : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی سیپی مچھلی جو چارے کے کام آتی ھے۔

Pidgin/Pigeon/Pidjin : (a) چینی انگریزی سے متعلق؛ بگڑی ہوئی انگریزی سے متعلق جو چینی اپنے محاورے اور لہجے کے موافق بولتے ہیں؛ (یہ ایک قسم کی کاروباری زبان ھے جو چینیوں اور فرنگیوں کے درمیان رائج ھے)۔

Pidgin English : (n) چینیوں اور فرنگیوں کے درمیان مروجہ انگریزی کی بگڑی شکل جس میں تلفظ کی صحت نہیں ہوتی۔

Pie : (n) [L. 'pica.'] (۱) عق عق؛ جنگلی کوا؛ زاغ صحرائی۔ (۲) ایسے پرندوں کے لئے بھی مستعمل ھے جن کے پر سفید و سیاہ ہوتے ہیں۔

French -pie/ Rain -/Wood : کٹھ پھوڑ کی مختلف جنسوں کے لئے مستعمل۔

Pie : (n) [ME. Not known outside Eg. (exc. in Gael) origin.] (۱) پائی؛ ایک قسم کا انگریزی کھانا (اوپر آٹے کی پپڑی جمی رہتی ھے) اور اندر گوشت، ترکاریاں، پھل پکے ہوئے ہوتے ہیں۔ (۲) پائی کی قسم کی کوئی چیز۔ (۳) (مجازاً) انعام، رشوت (امریکی بول چال میں)۔

Bran pie : یہ چوکر کا ٹب ھے اس میں کھلونے چھپے ہوتے ہیں؛ عید میلادالنبی کے موقع پر بچے اس میں سے کھلونے نکالتے ہیں اور خوش ہوتے ہیں۔

Printer's pie : ملے جلے ٹائپ کا ڈھیر۔

Promises are pie crust, made to the broken : (ضرب المثل) وعدے پائی کی پپڑی کی طرح توڑنے کے لئے ہوتے ہیں ؛ وہ وعدہ ہی کیا جو وفا ہو۔

To have a finger in the pie : کسی معاملے میں (خواہ مخواہ) دخل رکھنا۔

Pie : (n) (۱) (طاقت) ملے جلے ٹائپ کا ڈھیر۔ (۲) (مجازاً) بے ترتیبی؛ بد نظمی۔

Pie/Pai/Pi : (n) [Hindi, etc. pai.] پائی؛ آنے کا بارھواں حصہ۔

Pie : (v) [f. Pie.] (۱) ٹائپ ملا جلا دینا؛ خلط ملط کردینا۔

Pie-dish : (n) گہرا ظرف جس میں پائی تیار کیا جاتا ھے۔

Pie-man : (n) پائی فروش۔

Pieblad : (a) [f. Pie + bald . (a)] (۱) دو مختلف رنگوں کا حامل خصوصاً سفید و سیاہ (ابلق)؛ چتکبرا؛ چتلا۔ (۲) (مجازاً) ملے جلے خواص کا؛ بو قلموں ؛ رنگ برنگ؛ ایسے اوصاف کاحامل شخص (ہمیشہ خراب معنوں میں)۔

Piebaldly : (adv.) بوقلمونی سے؛ رنگ برنگ خواص کے ساتھ۔

Piebaldness : (n) رنگ برنگ کا ھونا ؛ بوقلمونی۔

Piece : (n) [ME. 'pece', later piece.] (۱) ٹکڑا؛ حصّہ؛ پرزہ؛ قطعہ۔ (۲) قطعہ (اراضی)۔ (۳) علٰحدہ جزو (کسی شے کا)۔ (۴) مقررہ مقدار؛ (دیواری کاغذکی=۱۲گز اور ململ کی =۱۰ گز)۔ (۵) شراب کا پیپا۔ (۶) نمونہ، مثال؛ بانگی (مثلاً fine piece of painting)- (۷) تھان۔ (۸) توپ، بندوق طمنچہ؛ تفنگ۔ (۹) مہرہ؛ شطرنج کا مہرہ۔ (۱۰) سکہ۔ (۱۱) تصویر ؛ شبیہ۔ (۱۲)مختصر ادبی تحریر ؛ مختصر تحریری نغمہ۔ (۱۳) ڈراما؛ ناٹک۔

A fine piece of painting : نقاشی کا عمدہ نمونہ۔

A piece, the piece, each or every piece : کئی اجزاء میں کئی جزو؛ عدد؛ سٹیٹ یا جماعت کی اکائی؛ان میں سے ہر ایک۔

A piece of goods : (مزاحاً) شخص؛ بچہ یا عورت۔

A piece of impudence : شوخ چشمی کا نمونہ۔

A piece of one's mind : بے لاگ رائے؛ اصلی رائے؛جھڑکی؛ ڈانٹ ڈپٹ۔

Broken to pieces : شکستہ؛ جس کے ٹکڑے ہو گئے ہوں۔

In pieces : (۱)ٹکڑے ٹکڑے ؛ پارہ پارہ۔ (۲) شکستہ؛ ٹوٹا پھوٹا؛ (مجازاً) مختلف۔

Of a piece : ایک قسم کا؛ ایک ذات؛ یکساں؛ ملتا ہوا۔

On the piece : اُجرت کے کام پر۔

Paid by the piece : جس کو کام کے لحاظ سے اُجرت ملے۔

Pick up the piece : یہ فقرہ گرے ہوئے بچے سے کہتے ہیں کہ چیونٹی مر گئی، پیسہ گرا۔

To go or come to pieces : ٹوٹنا؛ شکستہ ہونا؛پارہ پارہ ہونا۔

To pieces : پارہ پارہ؛ اجزاء کی شکل میں۔

Piece up : (v) جوڑنا (خصوصاً شکستہ اجزاء کو) ملانا۔

Piece-work : (n) ٹھیکے کا کام؛ اجرتی کا کام؛ اجرت کا کام ۔

Piece-worker : (n) ٹھیکے کا کام کرنے والا؛ اجرتی کام کرنے والا۔

Piecemeal : (adv.) (۱) جزواً؛ جزجز؛ ٹکڑے ٹکڑے؛ الگ الگ؛ تھوڑا تھوڑا؛ بتدریج؛ رفتہ رفتہ۔ (۲) ٹکڑے کا ٹکڑا؛ ٹکڑوں میں۔

Piecemeal : (n) (عموماً byکے ساتھ مستعمل) ٹکڑا؛ پارہ؛ حِصّہ؛ خصوصاً اس محاورے میں by piecemeal -

Piecemeal : (a) [the adv. used attrib] اجزاء کا حامل؛ تھوڑا تھوڑا کیا ہوا۔

Piecemeal : (v) (اب شاذ) ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ پارہ پارہ کرنا۔

Piecen : (v) (انگریزی بول چال) جوڑنا؛ ملانا۔

Piecer : (n) ٹوٹے ہوئے تاگوں کے جوڑملانے والا۔

Piecrust : (n) پائی کی اوپر کی تہ : پائی کی قاب پر کی پپڑی۔

Pied : (a) [pie + -ed.] رنگ برنگ : بو قلموں؛ چت کبرا؛ چتلا۔

Pied-a-terre : (n) منزل؛ سرائے؛ آرام یا قیام کرنے کی جگہ۔

Pied piper : (n) [f. the pied piper of Hamelin, title and hero of the peom by R. Browning] وہ جو بڑا مگر موہوم وعدہ پیش کرے؛ فریب کار؛ وہ لیڈر جو غیر ذمہ دارانہ وعدے کرے۔

Piedmontite : (n) [f. Piedmont (It. Piemonte) + -ite.] المونیم ، لوہے ، میگنیز اور کیلشیم کا سلیکیٹ۔

Piedness : (n) بو قلمونی۔

Piepowder : (n) [A Fr. 'piepuldrus.'] سوداگروں کی عدالت جس کا اہتمام پہلے عموماً میلوں اور بازاروں میں ہوتا تھا۔

Pier : (n) [AL.'pera'.of unkn. origin.] (۱) بند : پشتہ (پانی یا لہروں کو روکنے کے لئے)۔ (۲) پل ساحل سے سمندر میں(سمندر سے اترنے کے لئے نیز سیر کے لئے) گودی۔ (۳) ستون؛ کھم؛ کھما؛ پیل پایہ۔ (۴) دروازہ اور کھڑکیوں کا درمیانی حِصّہ عمارت ۔

Pier-head : (n) [f. Pier +head (n)] بند یا پشتے کا باہری یا سمندر کی طرف کا حِصّہ۔

To take to pieces : ٹکڑوں میں الگ کرنا ؛ اجزاء کی صورت میں ہونا۔

Piece : (v) [Late ME f. prec.] (۱) جوڑنا؛ ملانا؛ جوڑملانا۔(۲)کاتنے میں تاگے ملانا؛ تاگے جوڑنا؛ تاگوں کے سرے ملانا؛ گرہ لگانا۔ (۳) سلسلہ ملانا؛ جوڑ بٹھانا۔ (۴) تکملہ کرنا؛ جوڑنا؛ کمی پوری کرنا۔ (۵) باہم ملانا؛ وصل کرنا؛ جوڑ لگانا؛ پیوند لگانا۔

Piece : (n) انگریزی لفظ "Piece" کی فرانسیسی شکل : جو انگریزی میں محاورے کے لئے مستعمل؛ دستاویز بطور شہادت۔

Piece by piece : (adv.) رفتہ رفتہ؛ ایک جزو حِصّہ یکے بعد دیگرے۔

Piece de resistance : (n) (فرانسیسی) بہترین قاب؛ دسترخوان کا بہترین کھانا؛ (مجازاً) مجموعے یا سلسلے کی سب سے اہم یا خاص چیز۔

Piece-dye : (v) بننے کے بعد رنگنا (yarn dye کے برعکس)۔

Piece goods : (n) سوتی کپڑے خصوصاً لنکا شائر کے کپڑے بِکری کے لئے۔

Piece market : (n) ایسا مارکیٹ جہاں خوردہ اشیاء ملتی ہیں۔

Piece of eight : (n) آٹھ ریال کا سکہ ؛ ہسپانی ڈالر ۔

Piece of flesh : (n) انسان۔

Piece of goods : (n) عورت یا بچّہ (مزاحاً) اب بول چال میں ۔

Piece of money/-gold/-silver : (n) سِکّہ۔

Piece of water : (n) جھیل، قطعہ آب؛ پانی کا ایک ٹکڑا؛ جوئے کم آب۔

Piece of work : (n) کام؛ نمونہ؛ ایک (ٹھوس) کام؛ دشوار کام؛ (مجازاً) شور ہنگامہ(بول چال) کسی عمل،سرگرمی،یا تحریری حالت کی مثال۔

Piece on : (v) ٹھیک بیٹھنا۔

Piece out : (v) منتشر اجزاء کو ملاکر قصّہ بنانا یا نظریہ قائم کرنا یا شہادت کا؛ سلسلہ بہم پہنچانا ۔

Piece-rate : (n) اجرتی کام کی شرح۔

Piece together : (v) اجزاء کو جوڑ کر کل بنانا ۔

**Pier table : (n)** دو کھڑکیوں کے درمیانی حصّے کی میز.

**Pierage : (n)** بند پر جانے کا محصول.

**Pierce : (v)** [a. OFr. 'percer', earlier percier ult. origin unkn.] (۱) (کسی شے میں) دخول کرنا جیسے نوکدار حربہ چبھ جاتا ہے: برمانا: چبھونا: چاقوزنی کرنا: کسی حربے سے (کسی شے کو) چبھونا: سوراخ کرنا یا پنکچر کرنا. (۲)(مجازاً) (خصوصاً ٹھنڈک کے لئے) سرایت کرنا: اثر کرنا. (۳) تہ کو پہنچنا.

**Pierce : (n)** چبھونے، سوراخ کرنے یا پنکچر کرنے کا عمل.

**Pierced : (a)** [pierce + -ed.] (۱) سوراخ کیا: داخل کیا: چبھویا. (۲) (خصوصاً نقابت میں) ایسے جانورکی شبیہہ کے لئے مستعمل جس کے جسم پر تیر نیزہ وغیرہ رکھے ہوتے ہیں، مگر اس کے آر پار نہیں ہوتے.

**Piercer : (n)** [Fr. 'perceur', f. 'percer.'] (۱) چبھنے والا: دخول کرنے والا: سوراخ کرنے والا. (۲) برمہ (۳) کسی کیڑے کا ڈنک. (۴) دھات یا لکڑی سوراخ کرنے والا (شخص).

**Piercing : (a)** [f. pierce, v + -ing.] (۱) سوراخ کرنے والا. (۲)بصیرت افروز: دقت بین.

**Piercingly : (adv.)** (۱) سوراخ کرتے ہوئے. (۲) دقت بینی سے.

**Piercingness:(n)** (۱) دقت بینی. (۲) سوراخ کرنے کی حالت یا کیفیت: دخول.

**Pierglass : (n)** آئنہ کا قطعہ جو پہلے دروازوں اورکھڑکیوں کے درمیانی حصہ عمارت میں لگایا جاتا ہے.

**Pierian : (a)** [L. 'Pierius', a + -an.] شمالی تھسلی کے ضلع پائریا سے تعلق رکھنے والا جو شعر و نغمہ کے لئے شہرت رکھتا ہے خصوصاً شعر و نغمہ کے لئے کنایہ: لہٰذا شعر و سخن کے لئے مستعمل.

**Pieridiae : (n)** [L.] (حیوانیات) کلم تیتریاں.

**Pieridine : (a)** [mod. L. 'Pieridenae', f. Pieri.] (حیوانیات) تیتریا.

**Pierrette : (n)** [Fr. fem. dim. of 'Pierre.'] گانے والی عورت: تماشا دکھانے والی عورت: رنگ برنگ کا ڈھیلا لباس پہننے والی عورت جس کے منہ پر سفیدہ ملا ہوا ہو: تماشا دکھانے والوں کی جماعت کی خاتون رکن.

**Pierrot : (n)** [Fr. dim. od 'pierre.'] انگریزی میں ایسے گویے یا سازندہ کے لئے مستعمل جس کے منہ پر سفیدہ ملا ہوا ہو اور جس کا لباس ڈھیلا ڈھالا ہو.

**Piet/Pyet/Pyto : (n)** [Now only Sc. and n. dial In ME. 'piot.'] (۱) ایک قسم کا یورپی پرندہ جس کی دم لمبی اور پر سیاہ و سفید ہوتے ہیں: ایک قسم کی مینا. (۲) (مجازاً) فضول گو: یا وہ گو. (۳) ابلق.

**Pieta : (n)** [L. 'pietatem.'] حضرت مریم کی تصویر یا مورت جس میں حضرت عیسیٰ کی لاش ان کی گود میں ہوتی ہے.

**Pietism : (n)** [G. 'pietismus.'] (۱) (عیسائی تاریخ) کلیسائے لوتھری میں تقویٰ اور خلوص عبادت کے احیاء کی تحریک: جرمنی کے تقوی شعار لوگوں کے اصول یا رسم و رواج. (۲) پاکیزہ جذبہ: تقویٰ کا اظہار یا دکھاوا.

**Pietist : (n)** [L. 'pietas.'] (۱) (عیسائی تاریخ) کلیسائے لوتھری کی جماعت مصلحین کا فردجس نے اسپینر(Spiner) کی تحریک کی تقلید کی تھی تاکہ پاکیزگی کا جذبہ بلند ہو اور مذہبی تعلیم کی اصلاح ہو: تحریک تقویٰ کا حامی. (۲) پرجوش مذہبی شخص: وہ جو ذہنی ارتقا کے بجائے مذہبی جذبات یا مذہبی رسم و رواج پرزور دیتا ہو.

**Pietistic/Pietistical : (a)** حامی تقویٰ سے متعلق: تقویٰ شعار.

**Pietistically : (adv.)** تقویٰ شعاری سے : تقویٰ کی حمایت کرتے ہوئے.

**Piety : (n)** [O Fr. 'piete.'] (۱) خدا ترس : زہد: تقویٰ: پاکیزگی: مذہب: تقوی شعار ہونے کی خاصیت یا صفت. (۲) والدین: اقربا: بزرگوں کے فرائض کی اطاعت: خصوصاً والدین کی فرمانبرداری : سعادت مندی. (۳) پاکیزہ عمل: پاکیزہ صفت.

**Piezochemistry : (n)** [f. Gr. 'pieze' + chemistry.] فشاری کیمیا.

**Piezoelectric effect : (n)** (برقیات) داب برقی اثر.

**Piezometer : (n)** [Gr. 'pieza', + -(o) Meter.] (۱) فشار پیما: دباؤ پیما: خصوصاً مالیات کا دباؤ ناپنے والا آلہ: صدر نل میں کسی نقطے پر پانی کا دباؤ ناپنے والا آلہ. (۲) حساسیت: جلد پیما (عضویات). (۲) عمق پیما (مائعیات).

**Piezometry : (n)** (طبیعیات) فشار پیمائی.

**Piffero : (n)** [It. piffero.] بانسری: نے : قدیم زمانے کی شہنائی.

**Piffle : (n)** یاوہ گوئی: مہمل بات: پھیکی یا پھسپھسی باتیں.

Piffle : (v) [of symbolic origin.] ہلکے یا غیر مؤثر طور پر بات کرنا یا عمل کرنا۔

Piffler : (n) یاوہ گو؛ مہمل گو؛ مہمل شخص؛ ہرزہ سرا۔

Piffling : (a) لغو؛ مہمل؛ احمقانہ : نکما۔

Pig : (n) [Early ME. 'pigge.'] (۱) خنزیر؛ خوك؛ سوّر۔ (۲) سور کا بچہ۔ (۳) زیور کے طور پر اس جانور کی مورت۔ (۴) اس شکل کا پانی پینے کا ظرف۔ (۵) خنزیر کا گوشت بطور غذا۔ (۶) (اس کے مشابہ) بحری سور؛ اس نوع کا کوئی جانور۔ (۷) ایك قسم کی مچھلی جو کھائی جاتی ھے۔ (۸) میلا کچیلا ، گندہ ، غلیظ شخص۔ (۹) (بول چال) حریص لالچی۔ (۱۰) ناگوار خاطر شخص۔(۱۱) (دھات کاری) سیسے کا ڈلا؛ لوھے کا ڈلا؛ نمك کا ڈلا۔ (۱۲) نارنگی کی قاش؛ سنگترے کی پھانك۔ (۱۳) ایك قسم کا کھیل جس میں سنگ مرمر کے ٹکڑے تختے کو جنبش دے کر گھروں میں گرائے جاتے ہیں۔

To buy a big in a poke (or bag) : کسی شے کو بغیر دیکھے یا سمجھے خرید لینا؛ اٹکرلیس سودا کرنا۔

To carry pigs to market : کاروبار کرنے کی کوشش کرنا یا نتیجہ حاصل کرنا۔

To drive (or bring) one's pigs to a fine, pretty, etc. market : (طنزاً) کسی منصوبے میں ناکام رہنا۔

Pig : (n) مٹی کا برتن : سفال : گھڑا یا کوئی دوسرا ظرف۔

Pig : (v) [f. pig'n.] (۱) (سورنی کا) بچے دینا یا جننا۔ (۲) سورنی کی طرح گڈ مڈ ہوکے ایك جگہ سونا۔ (۳) سوروں کی طرح ایك جگہ گڈمڈ ہوکررہنا۔ (۴) سوروں کی طرح لوگوں کو ایك ساتھ جمع کرنا۔

Pig-bed : (n) (۱) سورخانہ؛ سور گھر؛ (مجازاً) گندی اور غلیظ جھونپڑی۔ (۲) بالو کا فرش جس پر لوھے کے ڈلے ڈال دیئے جاتے ہیں۔

Pig-eyed : (a) چھوٹی اور تہ نشیں آنکھوں والا۔

Pig fish : (n) [So called from the sound it makes when taken from the water.] ایك قسم کی مچھلی جو بطور غذا استعمال ہوتی ھے۔

Pig iron : (n) بھٹی سے نکلا ہوا لوھے کا ڈلا جسے پھر صاف کیا جاتا ھے اور اسے اسپات بنایا جاتا ھے۔

Pig man : (n) سور کی نگرانی کرنے والا۔

Pig-market : (n) (۱) ایسا مارکیٹ جہاں سور فروخت کئے جاتے ہوں۔ (۲) آکسفورڈ کے Divinity School کا آگے کا کمرہ۔

Pig mould : (n) بالوکی فرش کی کوئی نلی جہاں لوھے کے ڈلے ڈالے جاتے ہیں۔

Pig metal : (n) [Pig + metal ] دھات عموماً لوہا ڈلے کی شکل میں۔

Pig-nut : (n) [Pig + nut.] مونگ پھلی۔

Pig-ring : (n) وہ چھلا جو سور کی تھوتھنی میں لگا دیا جاتا ھے تاکہ زمین کھود کر کھا نہ سکے۔

Pigeon : (n) [ME. peion pyjon, pegeon.] (۱) کبوتر؛ جنگلی کبوتر۔ (۲) ہدف اصلی کبوتر کے بدلے استعمال ہو۔ (۳) ایك قسم کا رنگ۔

To pluck a pigeon : کسی کو لوٹ لینا (بے وقوف بناکر)۔

Pigeon : (a) (۱) کبوترکی خاصیت کا؛ کبوتر کا یا اس کے لئے۔ (۲) بھولا؛ سادہ لوح : بے وقوف۔

Pigeon : (v) دھوکے سے کسی کا مال اڑا لینا۔

Pigeon blood : (n) سیلہی مائل سرخ رنگ۔

Pigeon-breast : (n) (انسان کا) محدب بدوضع سینہ؛ سینہ کی بدہیئتی جو سوکھے کی بیماری میں ہو جاتی ھے۔

Pigeon-breasted : (a) محدب بدوضع چھاتی والا (شخص)۔

Pigeon English : (n) دیکھو Pidgin

Pigeon-express : (n) (۱) رسل و رسائل کا سلسلہ کبوتروں کے ذریعہ۔ (۲) دیکھو Pigeon-Post ۔

Pigeon-fancier : (n) کبوتر پالنے کا شوقین۔

Pigeon-flyer : (n) کبوتر باز؛ کبوتر اڑانے والا۔

Pigeon-hawk : (n) کبوتروں کا شکار کرنے والا باز؛ انگلستان میں باز کی ایك قسم کا نام۔

Pigeon-hearted : (a) ڈرپوك؛ بزدل۔

Pigeon-hole : (n) [Pigeon + hole.] (۱) دیوار میں سوراخ یا کابك کا دروازہ جہاں کبوتر سستانے کو بیٹھ جاتا ھے؛ کبوتر چھپد؛ کبوترکا سوراخ۔ (۲) میز یا الماری میں چھوٹے

چھوٹے خانے (کاغذ وغیرہ رکھنے کے لئے)۔ (۳) تھیٹر کی بالائی گیلری میں کوئی جگہ۔ (۴) دماغ میں کسی خاص چیز کے لئے خانہ۔ (۵) واضح زمرہ۔ (٦) دو لفظوں کے درمیان وسیع جگہ۔

Pigeon hole : (v) (۱) میز یا الماری کے خانوں میں کاغذات وغیرہ رکھنا۔ (۲) کسی معاملے کو آئندہ غور کے لئے ملتوی کردینا۔ (۳) آئندہ کے لئے دماغ میں محفوظ رکھنا۔ (۴) تجزیہ کرنا اور درجہ بندی کرنا۔

Pigeon-hole : (a) [Pigeon + hole] درجہ بندی کے سنگین طریقے پر مبنی۔

Pigeon -house : (n) کبوتر خانہ۔

Pigeon-livered : (a) [ Pigeon + livered. ] نیک؛ معتدل۔

Pigeon-pair : (n) (۱) توام لڑکا اور لڑکی۔ (۲) لڑکا اور لڑکی؛ صرف دو ہی بچے (کسی کی اولاد)۔

Pigeon-pea : (n) پھل دار پودے کا بیج۔

Pigeon-plum : (n) (۱) ویسٹ انڈیز اور فلوریڈا کا درخت جس کی لکڑی چھوٹی الماری یا صندوقچے بنانے میں استعمال ہوتی ہے؛ نیز اس کا انگور جیسا پھل۔ (۲) مغربی افریقہ کا درخت؛ نیز اس کا پھل۔

Pigeon-post : (n) رسل و رسائل کبوتروں کے ذریعہ : کبوتروں کی معرفت نامہ بری۔

Pigeon-poult : (n) کبوتر کا بچہ۔

Pigeon pox : (n) کبوتروں کا ایک وائرس مرض۔

Pigeon-toed : (a) وہ جس کے پاؤں کی انگلیاں کبوتر کی طرح ہوں۔

Pigeon-wood : (n) منطقہ حارہ اور نیم منطقہ حارہ کے درختوں یا جھاڑیوں کی لکڑیوں کے لئے مستعمل نام جو زیادہ تر الماری یا صندوقچہ بنانے کے کام آتی ہیں۔

Pigeon-woodpecker : (n) ہد ہد کی بعض قسمیں۔

Pigeondom : (n) [Pigeon + -dom.] کبوتروں کی دنیا۔

Pigeoneer : (n) [Pigeon + -eer.] (۱) وہ جو کبوتروں کی نگرانی اور اہتمام کرتا ہے خصوصاً فوجی ملازم جو کبوتروں کی تولید نسل اور تربیت کا ذمہ دار ہوتا ہے۔ (۲) غیر ضروری کبوتروں کو پکڑنے یا ختم کرنے والا۔

Pigeongram : (n) [Pigeon + -gram.] وہ پیغام جو کبوتروں کے ذریعہ بھیجا جائے۔

Pigeonry : (n) کبوتر خانہ۔

Pigeon's blood : (a) گہرا سرخ (لال)۔

Pigeon's egg : (n) کبوتر کے انڈے کے برابر وینسی شیشے کا منکا۔

Pigeon's milk : (n) (۱) چوگا (کبوتر جو اپنے بچوں کو کھلاتا ہے)۔ (۲) چڑیا کا دودھ (فرضی شے) : معدوم شے۔

Piggery : (n) [Pig + -ery.] سور خانہ؛ سور کی تولید نسل یا اس کی پرورش کا ادارہ۔

Piggery : (n) [Pig + -ery.] (اسکاتسان) ظروف۔

Piggin : (n) پینے کا برتن؛ لکڑی کا برتن دودھ دوہنے کے لئے۔

Piggish : (a) خنزیری؛ خوک صفت؛ سور کی طرح؛ گندہ غلیظ؛ حریص ؛ کمینہ صفت؛ ضدی؛ خودسر۔

Piggishly : (adv.) خود سری سے؛ حریصانہ انداز میں؛ خودغرضی سے؛ کمینہ پن سے۔

Piggishness :(n) خوک صفتی؛ خوک وش ؛ خودسری؛ خود غرضی؛ کمینہ پن۔

Piggy : (n) [ Pig + -y. ] چھوٹا سور۔

Piggy : (a) [Pig + -y, a, suffix.] سور کی خصوصیت کا۔

Piggy back/Pick-a-back : (adv.) پیٹھ اور کندھے کے اوپر۔

Piggy-back : (n) پیٹھ اور کندھے پر ڈھونے کا عمل ۔

Piggy-back : (v) پیٹھ اور کندھے پر لے جانا۔

Piggy bank : (n) سور کی شکل کا بینک جو عموماً بچوں کے لئے ہوتا ہے ۔

Pigheaded : (a) خودسری؛ ضدی؛ گاؤدی۔

Pigheadedly : (adv.) خودسری سے؛ گاؤدی پن سے۔

Pigheadedness : (n) خودسری؛ گاؤدی پن۔

Pight : (قدیم) Pitch (v) کا ماضی۔

Pightle : (n) [Origin unkn.] چھوٹا احاطہ؛ صحن۔

Piglet : (n) [Pig + -let.] سور کا بچہ۔

Piglike : (a) سور سے مشابہ۔

Pigmaker : (n) Pig iron کی بنانے والی۔

Pigment : (n) [L. 'pigmentum, pigment.'] (۱) صبغہ : مادہ رنگی؛ رنگ : ایک خشک مادہ جو عموماً سفوف کی شکل میں ہوتا ہے۔ (۲) (تاریخ طبعی) کوئی عضویاتی مادہ جو جانور یا درخت کے کسی حصے میں ہوتا ہے اور جسے وہ بارنگ بنا دیتا ہے: نسیج کا قدرتی رنگ۔

Pigment : (v) رنگدار کرنا : رنگ دار ہونا ۔

Pigment cell : (n) رنگ افراز خلیہ۔

Pigment colour : (n) صبغی رنگ : جسمی رنگ۔

Pigment layer : (n) رنگی تہ ۔

Pigment spot : (n) (نباتیات) رنگی نقطہ؛ داغ رنگی۔

Pigmental : (a) رنگ سازی کے ملونے کے متعلق۔

Pigmentally : (adv.) مادۂ رنگی کے لحاظ سے۔

Pigmentary : (a) رنگ یا صبغہ کا یا اس کے متعلق: رنگ پیدا کرنے یا رنگدار ہونے کے متعلق : (مرضیات) رنگ یا مادہ رنگ کی موجودگی یا رنگ سازی کا۔

Pigmentation:(n)[L.'pigmentatus'+-ion.] (علم الحیات) قدرتی رنگت : لونیتِ جلد؛ نسیج میں مادۂ رنگ سے رنگ سازی یا بدرنگی۔

Pigmented : (a) مادۂ رنگ سے بھرا یا رنگ دار۔

Pigmentize : (v) [Pigment + -ize.] رنگ دار بنانا یا ہونا۔

Pigmy : Pygny کی متبادل شکل۔

Pignorate/Pigne-rate : (v) [L. 'pignerare.'] عہد و پیمان کرنا؛ عہد و پیمان دینا۔

Pignoration : (n) پیمان گیری؛ عہد و پیمان کرنے کا عمل۔

Pignorative : (a) متعلق بہ پیمان حلف؛ پیمان گیری کے متعلق۔

Pigs and whistles : (n) ریزے؛ ٹکڑے؛ ادنیٰ یا خفیف چیز۔

To go to pigs and whistles : برباد ہوجانا۔

Pig's wash/Pigwash : (n) (۱) شراب خانہ یا باورچی خانہ کا دھوون جسے سور پیتے ہیں۔ (۲) دیکھو Hogwash -

Pigskin : (n) [Pig + skin.] سور کا چمڑا؛ سور کے بچے کا چمڑا؛ اس کا کمایا ہوا چمڑا؛ اس لئے کھیل کود کی عامیانہ اصطلاح میں زین، کاٹھی۔

Pigsney/-ny : (n) [ME. 'pigges, pigs' + ney.] (۱) پیارا : پالتو جانور؛ اظہار محبت کا لفظ خصوصاً لڑکی یا عورت کے لئے۔ (۲) (متروک) چشم: " پیاری چھوٹی آنکھ"۔

Pigstick : (v) جنگلی سور کا شکار کرنا ۔

Pigsticker : (n) سور کا شکار : جنگلی سور کا شکار کرنے والا ؛ایسے شکار کے لئے تربیت یافتہ گھوڑا؛ (بول چال) ایک قسم کا چاقو؛ قلمتراش۔

Pigsticking : (n) [f. Pig + sticking.] جنگلی سور کا نیزے کے ذریعہ شکار کرنا۔

Pigsty : (n) (۱) سور خانہ؛ سور گھر۔ (۲) فرسودہ غلیظ گھر۔

Pigtail : (n) (۱) تمباکو جٹی؛تمباکو کی بٹی؛ تمباکو کی بتی۔ (۲) چوٹی؛ چٹیا (خصوصاً چینیوں کی)؛ سور کی دم سے مشابہ۔ (۳) (مجازاً) چینی۔

Pigtail : (a) ایسے دور کے متعلق جب چوٹی رکھنے کا رواج تھا؛ قدیم؛ کہنہ؛ رسمی۔

Pigtailed : (a) (۱) چوٹی دار؛ چٹیا والا۔ (۲) سور کی طرح دُمدار۔

Pigweed : (n) ایک قسم کی نبات جو سور کھاتے ہیں۔

Pigwidgeon/Pigwidgin : (n) [Origin unkn.] سادہ لوح : معمولی آدمی۔

Pik/Pic/Pike : (n) [Fr. 'pic.'] لمبائی کی مختلف اکائیوں میں سے ایک جو بحری رومی ممالک (جیسے مصر، یونان، ترکی، الجیریا) میں مروج ہے اور جو ۱۸ سے ۳۰ انچ کے برابر ہوتی ہے۔

Pika : (n) پائیکا؛ خرگوش بیدُم؛ ایشیا اور شمالی امریکا کے مغربی حصے کا ایک پستاندار جانور جو خرگوش کے مشابہ ہوتا ہے مگر اس کے کان چپٹے ہوتے ہیں اور پچھلی ٹانگیں نسبتاً چھوٹی ہوتی ہیں۔

**Pike** : (n) [OE. 'pic.'] (۱) نیزہ؛ بھالا؛ برچھی؛ بلم۔ (۲) کدال؛ کدالی۔ (۳) جوتے کا نوکدار اگلا حصّہ جو ۱۴ ویں اور ۱۵ ویں صدیوں میں استعمال ہوتا تھا۔ (۴) (برطانیہ ، بول چال) نوکیلے سامان یا اوزار۔

**Pike** : (v) [ME. 'pyken.'] (۱) اچانک چھوڑ دینا؛ روانہ ہونا؛ پرواز کرنا۔ (۲) راستہ بنا لینا (along کے ساتھ مستعمل جیسے pike along)۔

**Pike** : (n) [ME. f. 'pik'.] (۱) ایک قسم کی بڑی مچھلی جس کی تھوتھنی نکیلی ہوتی ہے اور شمالی نصف کرے میں پائی جاتی ہے یہ غذا اورشکار کے لئے اہمیت رکھتی ہے۔ (۲) اس قسم کی طرح دوسری مچھلی۔

**Pike** : (v) (۱) برچھی سے مارنا؛ نیزے سے مارنا؛ برچھی سے زخمی کرنا۔ (۲) برچھی سے بھونکنا۔

**Pike** : (n) [short for 'furnpike.'] (۱) دروازہ یا روک جہاں چنگی وصول کی جاتی ہے؛ چنگی دروازہ یا چنگی روک۔ (۲) چنگی۔ (۳) چکری دار دروازے کی سڑک۔

**Pike** : (n) [f. Pike, country, Missouri.] ہجرت کرنے والا کسان عموماً تحقیراً مستعمل۔

**Pike** : (n) جسم کی حالت جو غواصی اور کثرت میں اختیار کی جاتی ہے۔

**Piked** : (a) [ Pike + -ed. ] نوکدار؛ چوٹی دار۔

**Pikelet** : (n) [shortened from barapicklet.'] چائے کیک : وہ چھوٹی گول کیک جو چائے کے ساتھ کھائی جاتی ہے۔

**Pikeman** : (n) (۱) کان کنی کا مزدور جو کدال سے کام کرتا ہے؛ کان کن۔ (۲) دربان : محصولی چوکی کا چوکیدار۔

**Pikeman** : (n) نیزے سے لیس سپاہی۔

**Pikestaff** : (n) [Pike + staff.] (۱) سیر کرنے والی چھڑی جس کے پچھلے حصّے میں دھات کی نوک لگی ہوتی ہے؛ گپتی۔ (۲) برچھی کا چوبی دستہ۔

**Pilage** : (n) [f. Pile + -age.] دیکھو Pelage

**Pilaster** : (n) [Fr. 'pilastre', a It. 'pilastro.'] ستونچہ؛ دیواری ستون؛ ایک چوکور ستون جو دیوار میں ہوتاہے؛ اور اس کی چوڑائی کا کچھ حصّہ دیوار سے باہر نکلا ہوتا ہے۔

**Pilastered** : (a) دیواری ستون سے مرصع یا اس پر تھما ہوا۔

**Pilate** : (n) [ fr. ad. L. 'Pilatus.'] رومن افسر خزانہ کا نام جو حضرت عیسیٰ کے مقدمہ سے وابستہ تھا اس طرح ملامت کی تلمیح۔

**Pilau/Pilaw/Pilaff** : (n) [Pers. 'pilaw'] پلاؤ؛ ایران ، پاکستان اور ہندوستان کا مشہور کھانا۔

**Pilch** : (n) [OE. 'pyl(e)ce.'] فلالینی غلاف: فلالین کا تکونی غلاف جس میں بچے کو لپیٹ دیتے ہیں۔

**Pilachard** : (n) [Origin unkn.] ایک چھوٹی سمندری مچھلی جو ہیرنگ کے مشابہ ہوتی ہے اور یہ کورنوال اور ڈیون کے سواحل پر بڑی مقدار میں پکڑی جاتی ہے۔

**Pilcorn** : (n) [For 'pildcorn', f. pilled + corn.'] پل کارن؛ ایک قسم کی جئی ہے جس میں بھوسی دانے سے چسپاں نہیں ہوتی۔

**Pilcrow** : (n) [alt. of Pylcrafce.'] پیراگراف کا نشان۔

**Pile** : (n) [OE. pil.] (۱) نکیلی چھڑی؛ نوکدار لکڑی۔ (۲) لوہے کا بھاری شہتیر جو پل وغیرہ کے سہارے کے لئے دریا کی تہ وغیرہ میں عموداً گاڑ دیا جاتا ہے۔ (۳) (نقابت) ایک تمغہ یا مارکہ جو خانہ شکل ہوتا ہے اورڈھال کے سرے یا اس کے خاص حصّے سے ابھرتا ہے اور اس کی نوک نیچے کی طرف ہوتی ہے۔

In pile : نوکدار لکڑی کی شکل میں مرتب۔

Party per pile : شہتیر کی شکل میں خطوط کے ذریعہ منقسم۔

**Pile** : (n) [Fr. L. 'pila.'] (۱) انبار: تودہ؛ ڈھیر نیز مجازاً۔ (۲) (بول چال) دولت کا ڈھیر؛ دولت۔ (۳) بات کا ڈھیر جو مخروطی نما ہو۔ (۴) چتا۔ (۵) مختلف دھاتوں کی تختیوں کا سلسلہ ایک پر ایک جس سے برقی رو نکلتی ہے۔ (۶) بڑی شاندار عمارت یا سلسلہ عمارت۔ (۷) (دھات کاری) لوہے کی سلاخوں کا مستطیل نما انبار جو قطاروں میں ایک پر ایک جوڑنے کے لئے رکھا جاتا ہے۔

Dry pile: وولٹائی انبار جس میں کسی مائع کا استعمال نہیں ہوتا اور جس سے معمولی مگر مستقل رو پیدا ہوتی ہے۔

Funeral pile : چتا۔

Make a pile/Make one's pile : دولت کمانا۔

**Pile** : (n) [OFr., in med. L. 'pila. '] سکے کی پشت: سکے کا وہ رخ جو تصویر یا صلیب کے برعکس ہو ؛ معکوس (قدیم) پٹ

Cross and(or) pile : یا چت

Pile : (n) [L. 'pilus] (۱)بال خصوصاً نرم بال: (شاذ) اس طرح کا واحد بال ؛ بھیڑ کا نرم اون۔ (۲) غلاف ، خصوصاً مخملی غلاف: فلالین یا مخمل کے بال جیسے ریشے : قالین کا رواں یا ملائم ریشہ جو بننے کے بعد بنایا جاتا ھے۔

To, three pile carpet : دو ریشئی یا سہ ریشئی قالین۔

Pile : (n) [origin unkn.] (مرضیات) مستاً: بواسیر: ایک مرض ھے جس میں زیریں مقعد کی وریدوں میں ورم ھو جاتا ھے۔

Pile : (v) [f. pile.] (انبار یا تودے) بہم پہنچانا یا زیادہ کرنا(خصوصاً لکڑی کا)۔

Pile : (v) [f. pile (n).] (۱) اکٹھا کرنا: انبار لگانا: تودہ کرنا اکثر up یا on کے ساتھ۔ (۲) (دھات کاری) گٹھے باندھنا یا بنانا۔ (۳) پاٹنا: بھرنا:معمورکرنا۔ (۴) (مجازاً) جمع ھونا: ڈھیر لگانا۔

To Pile arms : بندوقیں جوڑ کر کھڑی کرنا (اس طرح کے کندے زمین پر اور سرے ایک دوسرے سے گتھے ھوں)۔

To pile it on : غلو کرنا: مبالغہ کرنا۔

To pile up : (کسی جہاز کو) خشکی پر چڑھادینا۔

To pile up (or on) the agony (colloq) : دردناک بیان میں شدت پیدا کرنا۔

Pile beam : (n) تانے کا تُر: (کرگھے کا) جس پر تانے کا سوت لپیٹا جاتا ھے۔

Pile building : (n) وہ عمارت جو تھم پر قائم ھو، خصوصاً قبل تاریخی عمارت۔

Pile cap : (n) ستون کے سروں کو ملانے والی شہتیر۔

Pile-driver : (n) (برقیات، انجینیئرنگ) تیر کوب: تھم ٹھوک: ایک قسم کی مشین جس کے ذریعہ تھم کو زمین کے اندر ڈالا جاتا ھے۔

Pile-dweller : (n) جھیل میں رہنے والا۔

Pile-dwelling : (n) جھیل میں رہنا۔

Pile-house : (n) دیکھو Pile dwelling

Pileate : (a) [L. 'pileatus.'] (۱) (طبعی تاریخ) کلاہ دار: چتردار۔

Pileated : (a) شمالی امریکا کے کٹھ پھوڑے سے متعلق: کلاہ دار۔

Piled : (a) (۱) رواں دار: ریشہ دار۔ (۲) تودہ لگا ھوا: انبار لگا ھوا۔

Pileless : (a) بے رواں دار۔

Pileorhzia/-rrh/-rhize : (n) [mod. L. f. 'pileus' + Gr. 'risa.'] (نباتیات) بیخ چتر: بیخ کلاہ جو جڑ کے نمو پذیر پر نقطے کو محفوظ رکھتا ھے۔

Pileous : (a) [Pil + -eous.] رواں کے متعلق: رواں دار۔

Piler : (n) [Pile + -er.] انبار لگانے والا: تودہ لگانے والا (مصنوعات کا)۔

Piles : (n) بواسیر۔

Bleeding piles : خونی بواسیر۔

Blind piles : بادی بواسیر۔

Pileum : (n) [L. allateral from of 'pileus.'] (۱) (حیوانیات) کاکل۔ (۲) چَتَر۔

Pileup : (n) [Pile + up.] تصادم جس میں کئی چیزیں شامل ھو جائیں اور نقصان پیدا ھو۔

Pileus : (n) [L.] (۱) کلاہِ ابر۔ (۲) چتر (حیوانیات)۔ (۳) کلاہ چتر (نباتیات)۔

Pilewarp : (n) ثانوی تار۔

Pileworm : (n) (حیوانیات) جہازی کیڑا۔

Pilewort : (n) [Pile + wort.] ایک پودے کانام جو ایک زمانے میں بواسیر کا علاج سمجھا جاتا تھا۔

Pilfer : (v) [app. a. AFr. OFr., 'pelfrer.'] چرانا: چوری کرنا خصوصاً چھوٹی یا معمولی چیزوں کا:لوٹنا (آدمی یا جگہ کو) (شاذ)۔

Pilferage : (n) چوری: چوٹاپن۔

Pilferer : (n) چور: چوری کرنے والا۔

Pilferingly : (adv.) چوری کرتے ھوئے۔

Pilgarlic : (n) [f. Pilled, peeled + Garlic.] (۱) (قدیم) گنجا سر۔ (۲) گنجا آدمی۔ (۳) (بول چال) بیچارہ : ناچیز : فقیر۔

Pilgrim : (n) [Early ME. 'pilegrim.] (۱) مسافر؛ سیاح؛ (اب شاعری میں عام معنوں میں مستعمل)۔ (۲) حاجی؛ زائر؛ زیارت کرنے والا؛ یاتری۔ (۳) (امریکی تاریخ) انگلستانی طبقہ مذہبی کے لوگوں کے لئے مستعمل جنھوں نے ۱۶۲۰ء میں پلائی ماؤتھ وغیرہ کی نوآبادیاں قائم کی تھیں؛ اب عموماً اس مفہوم کے لئے Pilgrim father مستعمل ھے۔ (۴) (ریاست ہائے متحدہ امریکا) ابتدائی آبادکار؛ مہاجر۔

Pilgrim : (v) سیرو سیاحت کرنا؛ حج ، زیارت یا یاترا کو جانا۔

Pilgrim bottle/Pilgrim's bottle : (n) ایک چپٹی عموماً مدّور بوتل جس میں ٹونٹی لگی رہتی ھے؛ اور اس میں حلقے ہوتے ہیں، جن میں رسیاں ڈال کر کندھوں سے لٹکاتے ہیں۔

Pilgrim father : (n) وہ انگلستانی طبقۂ مذہبی کے لوگ جنھوں نے ۱۶۲۰ء میں پلائی ماؤتھ اور ماسکو سیٹ کی بنیاد ڈالی تھی۔

Pilgrimage : (n) حج کو جانا؛ زیارت کے لئے جانا؛ گویا زیارت کے لئے جانا۔ (۱) سفر، زیارت، حج، مقر حج یا زیارت۔ (۲) (مجازاً) سفر حیات۔ (۳) دماغی اور روحانی اقدار کی تلاش۔

Pilgrimage festival : (n) یہودیوں کے تین تیوہاروں میں سے کوئی ایک جسے وہ یروشلم جاکر مناتے ہیں۔

Pilgrimer : (n) [Pilgrim + -er.] زائر؛ یاتری۔

Pilgrimess : (n) [Pilgrim + -ess.] زائرہ۔

Pilgrimize : (v) سفر؛ زیارت کرنا؛ زائر کی طرح عمل کرنا؛ حاجی؛ زائر یا یاتری ہونا۔

Pilidium : (n) [mod. L., Gr. dim. of 'pilos.'] (حیوانیات) حشرات کے کلاہ نما پھل روپ کا نام۔

Piliferous : (a) [L. 'pilus', + - ferous.'] (۱) (حیوانیات) مُودار۔ (۲) (نباتیات) مُوبَر؛ موسر۔

Piliform : (a) [mod. L. 'piliformis.'] موئی؛ موماننند؛ شعر بیکر؛ بال صورت؛ بال کی شکل کا۔

Piligerous : (a) [L. 'pilus', + -gerous.'] موبر؛ مودار۔

Piling : (n) [ pile + -ing.] ڈھیرلگانے کاعمل؛ انبار لگانا؛ (چرم سازی) کمائے ہوئے چمڑے کا انبار لگانا۔

Pill : (n) [app. related to pile, (v).] کسی پھل کا چھلکا۔

Pill : (n) [L. dim. of 'pila.'] (۱) حب؛ گولی؛ قرص (دوا کی)۔ (۲) (مجازاً) ایسی بات جو ناگوار، ناقابل برداشت یا موجب ذلت ہو اور سہنی پڑے۔ (۳) (مزاحاً یا عامیانہ) گولی مثلاً بندوق یا تمنچے وغیرہ کی گولی؛ توپ کا گولہ؛ ٹینس کی گیند۔ (۴) (جمع) بلیرڈ۔ (۵) (عامیانہ) ناگوار شخص۔

A pill to cure can earthquake : ادھوری تدبیر۔

Gild the pill : ناگوار حقیقت کو خوشگوار انداز میں پیش کرنا۔

To swallow the pill, abitter pill : ذلت گوارہ کرنا؛ تلخ گولی نگلنا؛ کڑوی گولی کھانا۔

Pill/Pyll : (n) [In 16th cen. 'pille, pill.] کورنوال میں برسٹل چینل کے دونوں کناروں پر واقع کھاڑیوں کا مقامی نام۔

Pill : (v) (۱) کالی گولی ڈالنا؛ (جو کلب وغیرہ کے ارکان کے انتخاب میں رد کرنے کی علامت ھے) یعنی ہزیمت یا شکشت دینا۔ (۲) گولی کھلانا۔

Pill : (v) [OE. 'pilian.'] (۱) لوٹنا؛ لوٹ مار کرنا۔ (۲) غارتگری کرنا؛ لوٹ مچانا؛ لوٹ لینا؛ (کسی شخص یا ملک کی) چیز کو (اب قدیم)۔ (۳) چھیلنا؛ چھلکا اتارنا۔ (۴) (جلد ، چھال وغیرہ کے لئے) الگ ہونا ، کرنا۔ (۵) درخت یا فصل کاٹ کر (زمین کو) صاف کرنا۔

Pill and poll : (v) تخت و تاراج کرنا ؛جور وظلم و ستم سے برباد کرنا یا لوٹنا۔

Pill box : (n) [ Pill + Box.] ایک کھوکھلا مخروطی صندوق (دوا کی گولیاں رکھنے کے لئے)۔ (۲) مختلف قسم کے صندوق کے لئے مزاحاً مستعمل ؛ نیز (مجازاً)۔

Pillage : (n) [Fr. 'piller' (pill, v.) ] تاخت و تاراج ؛ لوٹ مار؛ لوٹ کھسوٹ؛ غارتگری خصوصاً وہ جو جنگ کے دوران ہو؛ نیز پورے پیمانے پر لوٹ مار یا تاخت و تاراج۔

Pillage : (v) [f. prec.] (۱) لوٹ مار کرنا؛ لوٹنا؛ غارتگری کرنا؛ معطل کرنا (شخص ،جگہ وغیرہ کو) خصوصاً دوران جنگ وغیرہ میں۔ (۲) مال غنیمت کے طور پر لے جانا؛ غلط طور پر ہضم کرلینا؛ لوٹ لینا؛ تشدد کے ساتھ لوٹ مار کرنا۔

Pillager : (n) لٹیرا؛ تاخت وتاراج کرنے والا۔

Pillar : (n) [OFr. 'piler' (mod.F. pilier)] (۱) منارہ ستون ، کھم ، کھمبا ؛ پیلپایہ ۔ (۲) (مجازاً) بہت بڑا حامی؛ معاون؛

معین؛ رکن جیسے (A pillar of the church)۔
(۳) بھاپ یا لوہا؛ ہوا یا پانی وغیرہ کا استوانہ جو بعض اوقات سیدھا کھڑا ہو جاتا ھے۔ (۴) (کان کنی) کوئلے کا ستون جو کان کھودتے وقت سہارے کے لئے چھوڑ دیا جاتا ھے۔ (۵) ایک خیالی ستون جس پر آسمان یا زمین قائم ھے۔ (۶) (تشریح ، عضویات) بعض جسمانی ساخت کے لئے مستعمل؛ اس کی شکل و عمل کے لحاظ سے۔

From pillar to post / From post to pillar : ایک مقام یا جماعت سے دوسرے مقام یا جماعت کے پاس التجا کے لئے پھرنا؛ جگہ جگہ سے رانده جانا۔

**Pillar** : (v) [f. prec.] (۱) کھمبوں سے سہارا دینا؛ تقویت پہنچانا۔ (۲) ستون یا کھم کی شکل اختیار کرنا ؛ ستون کی شکل میں ؛ مظاہرہ کرنا (شاذ) ۔

**Pillar box** : (n) ڈاک کا ستون جو اندر سے خالی ہوتا ھے ؛ صندوق خطوط ۔

**Pillared** :(pp&a) [f. Pillar+-ed.] (۱) ستون دار؛ ستون سے سہارا دیا ہوا ۔ (۲) ستون نما ؛ پیلپایہ نما ۔

**Pillaret** : (n) ستونچہ : چھوٹا کھمبا یا ستون ۔

**Pillarist** : (n) [Pillar + -ist.] منارہ نشیں راہب؛ قرون وسطیٰ کا راہب جو منارہ پر رہا کرتا تھا۔

**Pilled** : (a) [pill + -ed.] (۱) جلد؛ چھال؛ پوست وغیرہ سے عاری۔ (۲) گنجا؛ بال؛ پر وغیرہ سے خالی؛ عریاں۔ (۳) (متروک) بنجر؛ مفلس ۔(۴) لٹا ہوا؛ غارت کیا ہوا۔

**Pillion** : (n) [app. of Geltic origin.] (۱) (تاریخ ) زنانہ زین؛ ایک قسم کا زین خصوصاً عورت کے لئے ہلکا زین؛ نیز عام زین کے پچھلے حصّے کی گدی دوسرے شخص کے لئے (عموماً کسی عورت کے لئے)۔ (۲) موٹر سائیکل کی پچھلی نشست۔

**Pilliwinks/Pilnie** : (n) [Origin unkn.] آلہ عقوبت انگلیوں کے لئے؛ انگلی شکنجہ۔

**Pillorize** : (v) (۱) شکنجے میں کسنا؛ تذلیل و تشہیر کرنا۔ (۲) دیکھو Pillory۔

**Pillory** : (n) [ME. 'pillori', a. OFr. pellori, pilori, etc.] لکڑی کا شکنجہ جس میں سر اور ہاتھوں کے لئے سوراخ ہوتے ہیں اور اس میں خطا کار کو عام تذلیل و تشہیر کے لئے کس دیا جاتا ھے۔

**Pillory** : (v) [fr. n.] (۱) شکنجے میں کسنا؛ شکنجے میں ڈال کر سزا دینا ۔ (۲) (مجازاً) عام تذلیل و تشہیر کی مصیبت میں ڈالنا۔

**Pillow** : (n) [Late ME. 'pilwe.'] (۱) تکیہ ؛ بالش ؛ ناز بالش ۔ (۲)(صناعتی) تکیہ نما ٹیکن یا سہارا یا لکڑی کا کندا۔ (۳) گدی۔ (۴) ایک قسم کا موٹا کھڑا۔

To take counsel of one's pillow : کسی اہم معاملے پر غور کرتے کرتے سو جانا؛ کسی معاملے کے سوچنے میں ایک رات لگانا۔

**Pillow** : (v) [f. prec. n.] (۱) تکیے پر (سر) دھرنا؛ تکیوں کا سہارا دینا ۔ (۲) (شے کے لئے) تکیے کا کام کرنا۔

**Pillow-block** : (n) محلے کو سہارا دینے والی تختی۔

**Pillow-case** : (n) تکیے کا غلاف عموماً سوتی کپڑے کا۔

**Pillow-fight** : (n) تکیوں کی لڑائی؛ تکیہ بازی۔

**Pillow-lace** : (n) تکیے کا لیس یا جھالر۔

**Pillow-slip/-tie** : (n) تکیے کا غلاف۔

**Pillowy** : (a) [f. Pillow + -y.] تکیہ صفت؛ تکیہ نما؛ تکیے کی صفت یا شکل کا حامل؛ نرم؛ دب جانے والا۔

**Pillwort** : (n) [f. pill + wort.] ایک قسم کا پودا۔

**Pilo -** : [comb. form of L. 'pilus.'] جزو ترکیبی بمعنی بال ۔

**Pilocarpine** : (n) [f. mod. L. 'Pilocarpus', generic name Bot.'] (کیمیا) ایک سفید بلوری مادہ جو ایک بوٹی کے پتوں سے حاصل ہوتا ھے۔

**Pilose** : (a) [L. 'pilosus', f. pilus.'] بال دار؛ بال والا؛ روئیں دار؛ شعری۔

**Pilosis** : (n) خلاف معمول؛ روئیں داری کی حالت۔

**Pilosism** : (n) [L. pilosus + -ism.'] خلاف معمول شعریت : کثرت مویّت۔

**Pilosity** : (n) روئیں داری؛ شعریت؛ مویّت۔

**Pilot** : (n) [early mod. Fr. 'pillotte', 'pilot' mod. Fr. 'Pilote.'] (۱) ہواباز؛ پائلٹ؛ طیارچی؛ رہبر۔ (۲) پیشرو؛ سابق۔

Pilot-water/Pilot's water : (n) سمندر کا کوئی حصّہ جہاں جہاز راں کو مشق کرائی جاتی ھے۔

Pilot-whale : (n) گول سر والی وھیل؛ اسکول کا لیڈر۔

Pilotage : (n) فن جہاز رانی یا رہنمائی کی خدمت؛ فن ہوا بازی یا جہاز رانی کا عمل؛ فن جہاز رانی یا ہوا بازی کا معاوضہ۔

Pilotism : (n) ہوابازی؛ پائلٹ کی مشق۔

Pilotless : (a) بے رہنما؛ بغیر ہوا باز کا۔

Pilous : (a) [L. 'pilosus.'] روئیں دار؛ مودار؛ شعری؛ کثیر مو والا؛ بال دار۔

Pilular : (a) [L. 'pilula.'] گولی یا گولیوں کا یا اس سے متعلق؛ گولی یا گولیوں کی خاصیت کا حامل۔

Pilule : (n) [Fr. ad. L. 'pilula.'] گولی : ایک چھوٹی گولی۔

Pilulous : (a) [f. L. 'pilula' + -ous.] گولی کے مشابہ : حب صفت؛ باریک؛ خفیف؛ ادنیٰ؛ بہت چھوٹا۔

Pilus : (n) بال : بال سے مشابہ؛ بال نما۔

Pilwellet/Pillwillet : (n) ایک امریکی صدف گیر (پرند)۔

Pily : (a) [Pile, n+ -y.] (نقابت) متعدد سلسلہ ہائے عمارت میں بٹا ہوا جس سے سمت اور نمبر کا پتہ چلتا ھے۔

Pily : (a) روئیں دار؛ بال دار۔

Pily : (a) [f. Pile + -y.] تودہ نما؛ انبار جیسا۔

Pily : (a) مسّا دار؛ مسّے سے مشابہ۔

Pimaric : (a) [mod. f. Pi (nus) mar (itima) + -ic.] (کیمیا) ایک قسم کا ایسڈ($C_{20}H_{30}O_2$) جو Pinus maritious میں پایا جاتا ھے۔

Pimelate : (n) ایک قسم کا نمک۔

Pimelea : (n) آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کی ایک قسم کی جھاڑی جس کے پتے ایک دوسرے کی مخالف سمت میں اور پھل بیری کی طرح کا ہوتا ھے۔

Pimelic : (a) [f. Gr. 'pimelo', + -ic.] (کیمیا) Pinus acid میں مختلف روغنی اجزاء پر نائٹرک ایسڈ کے تعامل سے بلوری دانوں

(۲) جہازرانی۔ (۳) رہنما؛ رہنمائی جہاز؛ (جہاز رانی) رَہبر۔ (۵) (صید و شکار) راہبر؛ رہنما۔(٦) دیکھو Pilot cloth ۔ (۷) دیکھو (U. S.) Cow-catcher -(۸) دیکھو Pilot-fish -

To drop the pilot : قابل اعتماد مشیروں سے روگردانی کرنا۔

Pilot : (v) [f. prec., or a. Fr. 'piloter.'] (۱)ہوا بازی کرنا۔(۲) رہنمائی کرنا۔ (۳) جہاز رانی کی خدمت انجام دینا۔ (۴) (مجازاً) نامعلوم یا خطرناک راھوں یا مشکل امور میں رہنمائی کرنا۔ (۵) (صید و شکار میں)راہبر کی خدمت انجام دینا۔ (٦) کسی راہ میں پائلٹ کی خدمت انجام دینا۔

Pilot-baloon : (n) ہوا پیما غبارہ؛ غبارہ جو ہوا کی سمت اور رفتار کا پتہ بتائے۔

Pilot-bird : (n) [f. Pilot + Bird.] آسٹریلیا کا ایک پرندہ۔

Pilot-boat : (n) ایک کشتی جس میں جہاز راں آنے والے جہاز کو دیکھنے کے لئے بحری گشت لگاتا ھے۔

Pilot-bread : (n) ویسٹ انڈیز میں سخت (بسکٹ) یا جہاز پر استعمال ہونے والے بسکٹ کا نام۔

Pilot-cloth : (n) ایک طرح کا نیلا اونی کپڑا جو جہاز رانی کے کوٹ بنانے میں کام آتا ھے۔

Pilot coat : (n) دیکھو Pea-jacket ؛ طلایہ انجن ؛ وہ انجن جو ایسی ریل سے قبل بھیجا جاتا ھے جس میں خاص لوگ سوار ہوتے ہیں؛ تاکہ دیکھ لیں کہ راستہ صاف ھے یا نہیں۔

Pilot-engine : (n) پیش رو انجن۔

Pilot-fish : (n) ایک قسم کی چھوٹی مچھلی جو جہاز کے ساتھ ساتھ رہتی ھے۔

Pilot-jack : (n) "جیک" کا نشان جس کے گرد سفید حاشیہ ہوتا ھے اور پائلٹ کے لئے سگنل کا کام کرتا ھے۔

Pilot-jacket : (n) جہاز رانی کا چھوٹا ڈھیلا ڈھالا کوٹ۔

Pilot-light : (n) ایک مستقل مختصر روشنی جس سے برنر کا گیس مشتعل ہوتا ھے۔

Pilot-scheme : (n) رہبر منصوبہ۔

Pilot-snake : (n) شمالی امریکا کا ایک بڑا سانپ۔

میں حاصل ہونے والا ایک ایسڈ($C_7 H_{12} O_4$)۔

**Pimelite : (n) [f. as prec.]** المونیم، لوہا، نیکل، اور میگنیشیم کا ایک آبی سلیکیٹ جو دیکھنے اور چھونے میں چربی دار معلوم ہوتا ہے۔

**Pimelode : (n)** ایک قسم کی امریکن مچھلی جو دریاؤں میں رہتی ہے۔

**Pimento : (n) [Sp. pimiento.]** (۱) پائمنٹو ایک قسم کا چھوٹا، گول، خشک اور خوشبودار پھل؛ فلفل جمیکا۔ (۲) اس کا درخت نیز اس کی لکڑی۔

**Pimlico : (n) [Echoic, from the cry of the bird.]** آسٹریلیا کا ایک پرندہ۔

**Pimp : (n) [Origin unkn.]** (۱) قرم؛ قرم ساق : قلتبان؛ بھڑوا؛ کٹنا؛ دیوث : دلال : کٹنی : قطامہ۔

**Pimp : (v)** قرم ساقی کرنا : کٹنا پا کرنا۔

**Pimpernel : (n) [OFr. 'pimprenele, pimpernelle.']** ایک چھوٹا سا بارہ ماسی پودا جو کھیتوں یا افتادہ زمینوں میں ہوتا ہے: اور اس کے پھول قرمزی نیز نیلگوں اور سفید ہوتے ہیں۔

**Pimping : (a) [Origin unkn.]** چھوٹا : حقیر قرمایہ بیمار سا : کمزور صحت کا؛ ناتواں۔

**Pimple : (n) [Origin unkn.]** مہاسا؛ کیل؛ پھنسی؛ پھوڑا؛ دنبل۔

**Pimple : (v)** (اب شاذ) دنبلی ہونا یا بنانا؛ پھنسیلا ہونا یا بنانا۔

**Pimpled : (a)** دنبلی؛ پھنسیلا؛ مہاسوں والا؛ پھنسیوں والا۔

**Pimply : (a)** دنبلی؛ پھنسیوں یا مہاسوں بھرا۔

**Pin : (n) [Late OE. 'pinn.']** (۱) پن؛ آل پن؛ بال پن؛ سیفٹی پن۔ (۲) کھونٹی میخ : کیل۔ (۳) چھوٹا پیپا 4.5 گیلن کا۔ (۴) (سارنگی وغیرہ کی) کھونٹی۔ (۵) چٹخنی؛ بلی۔ (۶) (جمع، بول چال) ٹانگیں جیسے(quick on pins)۔ (۷) (گولف) لوہے کی چھڑ جس میں ایک چھوٹا جھنڈا لگا رہتا ہے جس سے سوراخ کی نشاندہی کی جاتی ہے۔ (۸) (نجاری) چول خصوصاً لکڑی کا۔ (۹) (جہازرانی) جہاز میں مستعمل مختلف پینچ یا کیل کے لئے۔ (۱۰) نقطہ : چوٹی نقطۂ عروج۔ (۱۱) سرین کی خارج استخوان خصوصاً گھوڑے یا مویشیوں کے۔ (۱۲) مخفف ہے Palling pin وغیرہ کا۔

**Belaying pin** لپیٹن : لپیٹنے کی میخ؛ وہ میخ وغیرہ جس سے رسی باندھتے ہیں۔

**Drawing pin :** نقشے کی پن؛ وہ پن جس کے ذریعہ نقشے کا کاغذ نقشے کی میز سے چسپاں کیا جاتا ہے۔

**Hair-pin :** بال آلپن؛ وہ پن جو بالوں کو ٹھیک طور سے بنانے کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔

**I do not care a pin :** مجھے مطلق پرواہ نہیں ہے۔

**Not worth a pin :** بہت ہی حقیر۔

**Split pin :** دھات کی پچر۔

**Thole pin :** نصابی پن؛ ایک پن ہے جو جہاز کے بالائی کنارے میں لگی ہوتی ہے؛ اور چپو کے لئے ٹیک کا کام دیتی ہے۔

**To let loose a pin :** شراب نوشی شروع کرنا۔

**To put in the pin :** شراب نوشی ترک کرنا۔

**Pin : (v)** (۱) پن لگانا : پن یا پنوں سے جوڑنا۔ (۲) میخ یا برچھی وغیرہ سے چھونا یا آر پار کرنا۔ (۳) مضبوط پکڑے رہنا؛ (کسی آدمی یا جانور کو دیوار یا کونے وغیرہ میں) اڑائے رکھنا اور جانے نہ دینا۔ (۴) پابند کرنا؛ (کسی شخص کو وعدہ وغیرہ کا)۔ (۵) محصور کرنا؛(سلاخوں یا جنگلے سے) بند کرنا۔ (۶) (مجازاً) کسی سے پکا وعدہ کرا لینا یا قول لے لینا؛ (اکثر down کے ساتھ)۔

**To pin one's faith on (person etc.) :** (کسی پر)کامل اعتماد رکھنا؛ اعتقاد رکھنا یا یقین رکھنا (کسی دوا وغیرہ پر)۔

**To pin up :** (تعمیرات) اڑواڑ لگانا؛ سہارا لگانا؛ آڑ لگانا : تھونی لگانا۔

**Pin and web : (n)** غبار چشم؛ دھند۔

**Pin-buttock : (n)** تنگ یا نمایاں سرین۔

**Pin-connection : (n)** پن کے ذریعہ آہنی یا فولادی پل کے حصوں کا جوڑ۔

**Pin-drill : (n)** مرکزی پن کے ذریعہ سوراخ کرنے والا (برما)۔

**Pin-dust : (n)** پیتل یا دوسری دھاتوں کے برادوں کا ذرہ۔

**Pin-eyed : (a) [ Pin + eyed.]** (۱) بہت ہی چھوٹی آنکھوں والا یا

Pithless : (a) بے مغز؛ بے گودا۔

Pithy : (a) [f.. Pith + -y.] (۱) پر مغز؛ مغز دار؛ شبیہہ مغز؛ لب۔ (۲) مختصر و مفید؛ کارگر؛ مؤثر؛ قوی؛ پر قوت؛ ٹھوس۔ (۳) (شراب) شدیدالکحل کا حامل۔

A pithy remark : مختصر و مفید اشارہ۔

A pithy style : مؤثر و پر مغز اسلوب۔

Pitiability : (n) ترحم آمیزی؛ قابلیت ترحم؛ قابل ترحم امر۔

Pitiable : (a) (۱) قابل رحم؛ واجب الرحم؛ لائق ترحم۔ (۲) افسوسناک؛ قابل افسوس؛ قابل نفرت؛ یا حقارت۔

Pitiableness : (n) قابل رحم؛ یا واجب الرحم حالت؛ قابل نفرت یاحقارت حالت : مسکنت۔

Pitiably : (adv.) قابل رحم طور پر؛ واجب الرحم انداز میں۔

Pitier : (n) [f. pity+-er.] ترس کھانے والا؛ رحم کھانے والا؛ افسوس کرنے والا۔

Pitiful : (a) [f. Pity+-ful.] (۱) رحم دل؛ درد مند۔ (۲) واجب الرحم؛ قابل ترحم؛ درد انگیز۔ (۳) قابل افسوس؛ قابل نفرت۔ (۴) ذلیل؛ حقیر۔

Pitifully : : (adv.) درد مندی سے؛ قابل رحم طور پر؛ ذلیل طور پر۔

Pitifulness : (n) درد مندی؛ نفرت انگیز حال۔

Pitiless : (a) بے رحم؛ بے درد؛ شقی؛ شقی القلب؛ سنگ دل۔

Pitilessly:(adv.) بے رحمانہ؛ بے دردانہ؛ سنگ دلانہ؛ جابرانہ؛ظالمانہ طور پر۔

Pitilessness : (n) بے رحمی؛ بے دردی؛ سنگ دلی؛ شقاوت۔

Pitman : (n) [ pit + man.] (۱) کان کن؛ کان میں کام کرنے والا؛ حفار۔ (۲) گورکن؛ قبر کھودنے والا۔ (۳) (مشین) جوڑنے والی چھڑی؛ (خصوصاً امریکا میں)۔

Pitmirk : (a) (اسکاٹستان) سیاہ؛ قبر گوں۔

Pitmirk : (n) تاریکی مطلق؛ مطلق سیاہی۔

Piton : (n) [Fr.] (کوہ نوردی) میخ آہنی جس سے کوہ نورد اپنی ڈوریاں باندھتے ہیں۔

Pitpan : (n) [Mosquito.] (۱) دیکھو Dug-out۔ (۲) وسطی امریکا میں ایک قسم کی کشتی جو درخت کے تنے سے تیار ہوتی ہے۔

Pitta : (n) [mod. L. a. Telugu, 'pitta.'] (حیوانیات) پتیا؛ چڑیوں کا خاندان جس کی قسمیں چین، ہندوستان اور آسٹریلیا میں پائی جاتی ہیں اور جن کے پر خوش رنگ ہوتے ہیں۔

Pittacal : (n) [G., +Gr.'pitta'+ 'kalos.'] (کیمیا) (لکڑی سے حاصل ہونے والا) سیاہ رنگ سے ملنے والا ایک ٹھوس نیلا مادہ۔

Pittance : (n) [ME. 'pita (n) nce', a. OFr. 'pitance.'] (۱) تاریخ) کسی دینی ادارے کے حق میں مزید خوراک کے لئے وصیت۔ (۲) قلیل وظیفہ : حقیر روزینہ؛ قلیل معاوضہ؛ جیسے a mere pittance یعنی بہت تھوڑی رقم یا تعداد۔ (۳) کل کا تھوڑا سا حصّہ؛ جز۔

Pitted : (a) [f. Pit, (v) + -ed.] (۱) سوراخ سوراخ؛ حفرہ دار۔ (۲) چیچک رو۔ (۳) گڈھے میں رکھا ہوا یا گاڑا ہوا۔

Pitter : (v) [Echoic.] (۱) (روز مرّہ) جھینگر کی آواز پیدا کرنا۔ (۲) چہچہانا۔ (۳) چھچھلا پانی کا پتھروں سے بہنے کی صدا ہونا۔

Pitter-patter : (n) [f. patter.] ٹپ ٹپ؛ ٹپ ٹپ کی آواز؛ ہلکے قدموں یا بارش سے پیدا ہونے والی آواز؛ایسی آواز کا نام۔

Pitter-patter : (adv.) ہلکے قدموں یا بارش کی آواز کے طور پر۔

Pitticite : (n) [G. 'pittizit', f. Gr. 'pitta.'] (کان کنی) لوہے کی آبدار سلفر سینٹ جو زمرد یا سرخی مائل بھورے رنگ کا ہوتا ہے۔

Pittism : (n) ولیم پٹ کی پالیسی۔

Pittite : (n) برطانوی سیاست داں ولیم پٹ یا اس کی پالیسی کا معتقد۔

Pittite : (n) [f. Pit,(n)+-ite.] (بول چال) وہ تھیٹر کے گڈھے میں جانشیں ہو۔

Pituita : (n) [L.] غشائے مخاطی کی ریزش؛ بَلغم؛ نُخَامہ۔

Pituitary : (a) [L. 'pittuitosus.'] (تشریح) نخامی(حیوانیات) بمعنی؛ مخامی۔

Pituitary gland body : (n) غُدّۂ نُخامِیّہ۔

Pituitous : (a) [L. 'pituitosus.'] (۱) بلغم؛ یا نخامہ؛ کا یا اس کے متعلق؛ مخاطی امراض وغیرہ کا؛ بلغم کی خاصیت کا حامل یا

اس سے پیدا ہونے والا۔ (۲) بلغمی۔

Pituitrin : (n) نخامین؛ پٹوئٹرین۔

Pituri : (n) [Native name in Australia.] آسٹریلوی جھاڑی کا مقامی نام جس کی پتیاں مخدر ہوتی ہیں۔

Pity : (n) [ME. 'pite',a. OFr. 'pite, pitet.] (۱) رحم؛ ترحم؛ درد مندی؛ ترس؛ دلسوزی؛ کسی کی مصیبت یا دکھ کو دیکھ کر جذبۂ ترحم کا پیدا ہونا؛ اور ہمدردی۔ (۲) افسوس، تاسف کا احساس پیدا ہونا۔ (۳) رحم کا سبب قابل افسوس حقیقت یا حالت؛ قابل افسوس شے۔

For pity's sake : لِلّٰہ؛ خدا کے لئے۔

It is a thousand pities you did not mention it : حیف؛ صد حیف؛ تم نے یہ ظاہر نہیں کیا۔

To have pity : افسوس کرنا۔

To have or take pity : رحم کرنا؛ ترحم کا احساس کرنا۔

What a pity : کیا افسوس ہے؛ بڑے افسوس کی بات ہے۔

Pity : (v) [f. prec. (n).] رحم کھانا؛ افسوس کرنا(کسی پر)؛ ترس کھانا؛ متاثر ہونا؛رحم و شفقت رکھنا۔

Pitying : (a) قابل ترس؛ قابل رحم۔

Pityingly : (adv.) از راہ ترحم؛ از روئے تأسف۔

Pityriasis : (n) [mod. L.,a. Gr. 'pitiriasis.'] (مرضیات) بہق ابیض؛ چھیپ؛ جلد کی بھوسی بننا۔

Pityriasis alba : (n) سبُوسہ؛ بفا۔

Pityriasis capitis : (n) سبُوسہ سر۔

Pityriasis ruba : (n) بہق احمر۔

Pivot : (n) [ Fr., 'pivot', Origin unkn.] (۱) چول؛ محور؛ مدار۔ (۲)(فوجی) افسر یا شخص جس کے گرد فوج کی ایک جماعت گردش کرتی ہے۔ (۳) (مجازاً) اصلی یا مرکزی نقطہ یعنی وہ جس پر کسی معاملے یا واقع کا اصلی دار و مدار ہو۔

Pivot : (a) اصلی؛ محوری؛ مرکزی۔

Pivot : (v) [ F. 'pivoter', f. 'pivot.'] (۱) محور یا چول لگانا۔ (۲) (مجازاً) گھومنا۔

Pivot-bridge : (n) ستون یا پیلپائے پر گھومنے والا پُل۔

Pivot broach/-drill : (n) گھڑی ساز کا آلہ کار۔

Pivot gun : (n) محور پر گھومنے والی بندوق۔

Pivotal : (adv.) مہم؛ اصلی؛ مرکزی؛ محوری؛ مؤثر؛ گھومنے والا۔

Pivotally : (adv.) جیسے محور پر ہو۔

Pivoter : (n) محور ساز؛ وہ کاریگر جو گھڑی کا محور بناتا ہے۔

Pixie/Pixy : (n) [Origin unkn.] پریوں سے ملتی جلتی ایک فرضی فوق الفطرت مخلوق۔

Pixie/Pixy humour : (n) شیطنت آمیز شوخی؛ مضر مزاح۔

Pixie ring : (n) گہرے رنگ کے گھاس کے حلقے جن کے متعلق کہا جاتا ہے کہ پریوں کے ناچنے سے پیدا ہو جاتے ہیں۔

Pixy-led : (a) پریوں سے گمراہ شدہ؛ ششدر۔

Pixy stool : (n) (۱) سماروغ ؛ چھاتا۔ (۲) دیکھو Toad stool یا Mushroom ۔

Pizzicato : (adv.) [It.] (بجائے کمانچے کے)سارنگی وغیرہ کو انگلیوں سے (بجانا)۔

Pizzicato : (a) اس طرح بجایا ہوا۔

Pizzicato : (n) جو راگ یا راگنی اس طرح بجائی جائے۔

Pizzle : (n) [LG. 'pessel.'] (سوقیانہ) کسی چوپائے کا ذکر خصوصاً بیل کا؛ جو کسی زمانے میں تازیانے کا کام دیتا تھا؛ ذکر بیل؛ تازیانۂ ذکر۔

Placability : (n) مہربانی ؛ دلی پذیری۔

Placable : (a) [L. 'placabilis.'] دل پذیر ؛ نرم ؛ حلیم ؛ نرم دل؛ بردبار؛ جلد معاف کرنے والا؛ عفو شعار؛ صلح جو؛ بخشندہ؛ جلد دھیما یا ٹھنڈا ہو جانے والا؛ تشفی پذیر۔

Placableness : (n) دل پذیری؛ مہربانی؛ دل پذیر۔

Placably : (adv.) نرمی سے؛ نرم دلی سے؛ صلح جویانہ۔

Placard : (n) [OFr. 'plackard'.] (۱) اعلان؛ اشتہار؛ پوسٹر؛ سرکاری اعلان۔ (۲) نوٹس یا دوسری دستاویز (نوشتہ یا مطبوعہ) بل؛ پوسٹر۔

Placard : (v) [f. prec. (n).] (دیوار، کھڑکی وغیرہ پر) اشتہار چسپاں کرنا یا لگانا؛ پوسٹر لگانا؛ اعلان کرنا؛ اشتہار دینا۔

Placate : (v) [L. 'placat-.] تشفی کرنا؛ تسکین کرنا؛ اطمینان دلانا؛ مطمئن کرنا؛راضی کرنا؛ خوش کرنا؛ منانا؛رضامند کرنا؛ دل ہاتھ میں لینا؛ (امریکا) مخالف کو چشم پوشی کرنے پر راضی کرنا۔

Placate : (n) [var. of 'placard.'] خارجی زرہ کے نیچے کا چرمی لباس۔

Place : (n) [L. 'platea.'] (۱) جگہ؛ مقام؛ محل۔ (۲) جگہ؛ جائے ؛ ٹھکانا (کسی شخص یا شے کا)۔ (۳) شہر؛ قصبہ؛ قریہ؛ گاؤں؛ دیہہ؛ دیہات۔(۴) مکان؛ گھر۔ (۵) دیہاتی مکان مع متعلقہ اراضی کے۔ (۶) عمارت؛ مقام (کسی خاص مقاصد کے لئے مثلاً تفریح ، عبادت وغیرہ)۔ (۷) کسی جسم یا سطح پر نشان یا جگہ۔ (۸) زخم؛ گھاؤ۔ (۹) کوئی مقام (کسی کتاب یا تحریر میں)۔ (۱۰) درجہ؛ رتبہ؛ مرتبہ؛ حیثیت۔ (۱۱) (گھوڑ دوڑ کے مقابلے میں) درجہ یا نمبر۔ (۱۲) اعداد اعشاریہ میں کسی عدد کا درجہ۔ (۱۳) مناسب یا ٹھیك جگہ؛ موقع ۔ (۱۴) بیان یا دلیل نمبر۔ (۱۵) نشست؛ گنجائش؛ سمائی (گاڑی وغیرہ میں)۔ (۱۶) اسامی؛ منصب؛ عہدہ۔ (۱۷) فرائض متعلقہ۔

A sore place on his wrist : اس کی کلائی پر زخمی جگہ۔

Find place : بو دو باش کے لئے جگہ پانا۔

From place to place : ایك جگہ سے دوسری جگہ۔

Give place to : جگہ دینا؛ کسی کے لئے جگہ خالی کرنا۔

Have place : واقع ہونا؛ موجود رہنا۔

He is in his palce : وہ اپنی جگہ پر ہے۔

He is out of his place : وہ اپنی اصلی جگہ پر نہیں ہے۔

In place : بجا؛ موزوں؛ مناسب؛ برمحل۔

In place of : بجائے؛ ...کی جگہ۔

It has changed its place : اس نے اپنی جگہ بدل دی؛ اپنا مقام بدل دینا۔

It is not my place to inquire into that : یہ میرا منصب نہیں ہے کہ اس کی تفتیش کرتا پھروں۔

Keep him in his place : اس کو اپنی جگہ پر رکھو۔

Out of place : بے جا؛ بے محل؛ ناموزوں؛ نامناسب۔

Servants must know their place : نوکروں کو اپنا مرتبہ یا اپنی حیثیت معلوم ہونی چاہئے۔

Take place : واقع ہونا؛ وقوع پذیر ہونا؛ وجود میں آنا۔

Take the place of : کسی کی جگہ لینا؛ قائم مقامی کرنا۔

Take two places in the coach : گاڑی میں دو نشستیں لے لو۔

Take your places: اپنی(اصلی) جگہ پر جاؤ۔

There is always a place for you at our table : ہمارے دسترخوان پر آپ کے لئے ہمیشہ جگہ ہے۔

There is no place for doubt : اس میں شك و شبہ کی گنجائش نہیں۔

Upon the place : اصلی یا مناسب مقام پر۔

Place : (v) [f. prec.] (۱) رکھنا؛ لگانا۔ (۲) قرینے سے لگانا؛ ٹھکانے سے رکھنا۔ (۳) مقرر کرنا؛ متعین کرنا؛ تعینات کرنا (خصوصاً اہل کلیسا کو کسی منصب پر)۔(۴) کسی کے لئے اسامی تلاش کرنا؛ روزگار کے لئے انتظام کرنا۔ (۵) (روپیہ)بینك میں رکھنا یا جمع کرنا یا کسی کاروبار میں لگانا۔ (۶) (مال) خریدار کے ہاتھ بیچنا؛ خریدار کے حوالے کرنا۔ (۷) (مال کی) فرمائش کرنا (کسی کمپنی وغیرہ سے)۔ (۸) (اعتماد) رکھنا؛ (اعتماد) کرنا؛ بھروساکرنا۔ (۹) درجہ معین کرنا؛ رتبہ مشخص کرنا۔ (۱۰) مقام مشخص کرنا؛ گھوڑ دوڑ میں گھوڑوں کا نمبر یا درجہ بیان کرنا (خصوصاً پہلے تین گھوڑوں میں سے کسی ایك کا نمبر یا درجہ)۔ (۱۱) مقام ٹھوکر (Place-kick) سے (گول) کرنا۔ (۱۲) (روپیا وغیرہ) سود پر لگانا؛ (اکثرout کے ساتھ)۔ (۱۳) (کسی ڈرامے، تصنیف وغیرہ) کے کھیلے جانے یا اشاعت کا انتظام کرنا۔ (۱۴) جگہ متعین کرنا؛ درجہ متعین کرنا۔

To be placed : پہلے تین گھوڑوں میں ہونا؛ پہلے تین گھوڑوں میں آنا۔

**Place-brick : (n)** (سابقاً) وہ کچی اینٹ جو کسی ہموار (جگہ) پر پکائی جانے کے پہلے رکھی جائے: نیم پختہ اینٹ.

**Place-holder : (n)** عہدہ دار: سرکاری عہدے رکھنے والا.

**Place-hunter : (n)** وہ جو ہمیشہ سرکاری عہدے کی کھوج میں لگا رہے.

**Place-kick : (n)** (فٹ بال) ٹھوکر جو اس گیند کو لگائی جائے جو دوسرا کھلاڑی اس غرض سے زمین پر رکھتا ہے: ایک کھلاڑی گیند کو ایک جگہ پر رکھ دیتا ہے اور دوسرا اسے مارتا ہے.

**Place-kick : (v)** فٹ بال کو زمین پر رکھ کر گول کی طرف مارنا.

**Placebo : (n) [L.]** (کلیسا) (۱) مُردوں کے لئے دعائے مغفرت. (۲) دوا: تسکین خاطر کے لئے زیادہ اور منفعت کے لئے کم. (۳) مایۂ تسکین: مایۂ تسلّی.

**Placeless : (a)** (۱) غیر محدود. (۲) جگہ یا مقام کے بغیر. (۳) عہدے یا روزگار سے باہر.

**Placeman : (n)** کسی آزاد مملکت یاریاست میں ملازمت پانے والا یا اسامی: عموماً معاندانہ معنوں میں یعنی وہ جو کسی عہدے پر صلاحیت کی بنا پر نہیں بلکہ نفاذ کی خاطر مقرر ہو: سرکاری عہدہ دار: ایسا شخص جو ذاتی فائدے کے لئے کسی خدمت پر مقرر کیا جاتا ہے، خواہ اس میں اس عہدے کی صلاحیت ہو یا نہ ہو.

**Placement : (n)** مقرر کرنا یا مقرر کئے جانے کا عمل: تقرری: ترتیب.

**Placenta : (n) [L.]** (۱) (حیوانیات) آنول نال: جڑی (چھٹی گول اسپنجی عضو جس میں جنین چپکا رہتا ہے اور جن کے ذریعہ وہ رحم میں پرورش پاتا ہے. (۲) (نباتیات) بقچہ کا وہ حصّہ جس میں بیضک چپکے رہتے ہیں.

**Placental : (a) [mod. L. 'placentalis', f. prec.]** (۱) (حیوانیات) آنول نالی: آنول نالی کا حامل. (۲) (نباتیات) پودے کے آنول نال سے متعلق.

**Placental : (n)** وہ پستان دار جاندار جس میں آنول نال ہو.

**Placentalia : (n) [mod. L., nent. pl. of 'placentalis'.]** (حیوانیات) آنولی نالی پستان دار: پستان دار جانوروں کی ابتدائی تقسیم جس میں آنول نالی پستان دار ہوں.

**Placentary : (a) [mod. L. 'placentarius.']** (۱) آنول نال کا یا اس کے متعلق: آنول نالی. (۲) (حیوانیات) پستان دار جانوروں کا یا ان کے متعلق. (۳) آنول نالی پستان دار.

**Placentation : (n) [f. placenta.]** (۱) رحم میں آنول نال کی تشکیل و ترتیب. (۲) بیضہ دان میں آنول نال کی ترتیب.

**Placentiform : (a) [f. as prec. + - form.]** (حیوانیات و نباتیات) آنول نال کی شکل کا: نان نما: قرص نما.

**Placer : (n) [f. place, v. + -er.]** وہ جو ترتیب دے، رکھے اور لگائے: اکثر تکنیکی یعنی جلدبندی میں وہ شخص جو کاغذ کی تقطیع مرتب کرتا ہے.

**Placer : (n) (Chiefly U. S.) [Amer. Sp. Placer.]** جھرنے کی تہ میں ایسی ریت، کنکڑ یا مٹی کا جمع ہونا جس میں معدنی ذرات ہوں: وہ جگہ جہاں ذرات کو پانی میں نتھار کر حاصل کیا جاتا ہو: معدنی ریت.

**Placet : (n) [L.]** (۱) "یہ مجھے یا ہمیں پسند ہے" کا لاطینی اظہار: ایسے فارمولے کا ایک جز جس سے پرانی یونیورسٹیوں میں کسی تجویز کی موافقت یا مخالفت ظاہر کی جاتی ہے. (۲) ایسی رائے یا ووٹ (اس لفظ کے ذریعہ): کاؤنسلی یا مجمع یا یونیورسٹی کے جلسۂ اسناد میں منظوری کی رائے.

**Placid : (a) [L. 'placidus', f. root of 'placere.]** ساکن یا پر سکون: نرم: حلیم: پر اطمینان: مطمئن.

**Placidity : (n)** نرمی: سکون: حلم: دل جمعی: خاطر جمعی.

**Placidly : (adv.)** نرمی سے: سکون کے ساتھ: خاطر جمعی سے.

**Placidness : (n) [Placid + ness.]** اطمینان: سکون: حلم.

**Placitum : (n) [L.]** (۱) جج کا فیصلہ: عدالت کا عوامی مجلس کا فیصلہ یا اس کی تجویز. (۲) (جمع میں) ایسی مجلسوں، عدالتوں یا سماعتوں کی کاروائیاں.

**Plack : (n) [prob. a Flem 'placke, plecke'.]** (۱) ۱۵ اور ۱۶ ویں صدی میں مروجہ اسکا تستان کا ایک سکہ جو ۴ پینی کے برابر ہوتا تھا. (۲) معمولی دام کی کوئی شے: جزو: فاردنگ.

**Placket : (n) [app. var. of placard (n)]** پیٹی کوٹ: جیب، کیسہ (خصوصاً عورتوں کے کوٹ میں).

**Placket-hole : (n)** جیب کا منہ.

**Placo - : (Comb.)** جزو ترکیبی بمعنی "تاب".

**Placoderm : (a)** (نباتیات) ایسے خلیوں کا حامل جن میں دیواریں ہوں مثلاً Desmids -

Placoganoid : (a) Placoganoidei (متحجر ماہیوں کی قسم) کا یا اس کے متعلق۔

Placoganoidean : (a) ایسی متحجر مچھلیوں کی ایک قسم کے متعلق۔

Placoganoidean : (n) ایسی متحجر مچھلیوں کی ایک قسم۔

Placoid : (a) [f. Gr. 'plax', + oid.] (۱) قاب نما۔ (۲) ایسی فلس یا چھلکے کا حامل جو قاب کی طرح ہوں۔

Placoid : (n) placoidei کی قسم کی مچھلی جس میں شارک وغیرہ ہیں۔

Placoidean : (a) اس قسم کی مچھلی کے متعلق۔

Plafond : (n) [Fr. f. plat + fond.] (تعمیرات) چھت نیز چھت کی نقاشی ؛ چھت کے نقش و نگار۔

Plagal : (n) [med. L. 'plagalis.'] (موسیقی) ایک قسم کا کلیسائی نغمہ۔

Plagal cadence : (n) (موسیقی) ایک قسم کی تال۔

Plage : (n) [OFr. f. L. 'plaga'.] سمندری ساحل : سمندری کنارا : سمندر کے کنارے واقع صحت بخش مقام۔

Plagiarism : (n) [f. as Plagiary + -ism.] سرقہ (مضمون وغیرہ کا) : اِنتحال؛سرقہ ادبی۔

Plagiarist :(n) دزد ادبی؛ منتحِل؛ سارق؛ سرقہ کرنے والا (مضمون وغیرہ کا)۔

plagiaristic : (a) سرقہ ادبی سے متعلق۔

Plagiaristically : (adv.) (مضمون وغیرہ کا) سرقہ کرتے ہوئے۔

Plagiarize : (v) [L. 'plagiarius.'] (۱) سارق؛ سرقہ کرنے والا۔ (۲)سرقۂ ادبی : دزد ادبی : انتحال۔

Plagiary : (a) مَسروقہ؛ مُنتحل۔

Plagihedral : (a) [f. 'plagi.'] (بلور) ترچھے پہلو والا؛ ایسے پہلو جو اریب واقع ہوں۔

Plagio - : (سابقہ) کج؛ ترچھا۔

Plagiocephalic : (a) کجی سر سے متعلق؛ ترچھے سَر والا؛ جس کی کھوپڑی دونوں جانب ناہموار ہویعنی اگلا حصّہ ایک طرف اور پچھلا حصّہ دوسری طرف بڑھا ہوا ہو۔

Plagiocephalous : (a) ترچھے سر والا۔

Plagiocephaly : (n) کج سری؛ کھوپڑی کا دونوں جانب ناہموار ہونا۔

Plagioclase : (n) [Gr. 'claise.'] (کان کنی) مائل شگافہ بلور۔

Plagioclastic : (a) (معدنیات) ترچھے شگاف والے معدنیات؛ وہ معدنیات جو ترچھے شگاف یافتہ ہوں۔

Plagiodont : (a) (حیوانیات) جس کے اگلے دانت ترچھے ہوں ؛ کج دندان۔

Plagionite : (n) [G. 'plagionit.'] (معدنیات) سیسے اور انٹی منی کا سلفائڈ جس کا رنگ سیاہی مائل بھورا ہوتا ہے۔

Plagiostome : (n) کج دہن ماہی؛ وہ مچھلی جس کا منہ تھوتھنی کے نیچے ہوتا ہے (مثلاً شارک)۔

Plagiostomous : (a) مچھلی کی ایسی قسم سے متعلق۔

Plagiotropic : (a) (نباتیات) ایسے پودوں یا ان کے اعضا کے لئے مستعمل جو روشنی، کششِ زمین اور دوسری خارجی قوتوں سے متاثر ہوں اور جو ترچھے رہتے ہیں۔

Plagiotropism : (n) مائل ارضی رخی۔

Plagium : (n) [L.] (۱) خَطف (جُرم)؛ طفل دزدی؛ آدم دُزدی ۔ (۲) ادبی کارناموں کی چوری۔

Plague : (n) [L. 'plaga.'] (۱) طاعون؛ پلیگ؛ وبا۔ (۲) عتاب الہٰی؛ غضب الہٰی؛ قہر الہٰی۔ (۳) (بول چال) تکلیف؛ زحمت؛ بلا؛ باعث زحمت؛ صدمہ۔ (۴) (خصوصاً The plague) طاعون؛ گلٹی دار طاعون؛ وہ طاعون جس میں مختلف مقامات میں گلٹیاں نمودار ہوتی ہیں۔

Plague : (v) (۱) طاعون میں مبتلا کرنا۔ (۲) (بول چال) دق کرنا ؛ پریشان کرنا؛ ایذا پہنچانا؛ تکلیف دینا۔

Plague-bill : (n) کسی ضلع میں پلیگ سے مرنے والوں کا سرکاری اطلاع نامہ۔

Plague-mark : (n) (۱) جسم کا وہ مقام جہاں طاعونی گلٹی ہو۔ (۲) دیکھو Plague-spot ۔

Plague-pit : (n) وہ گڈھا جس میں طاعون سے مرنے والوں کو دفن کیا جائے؛ قبر طاعونی۔

Plague-spot : (n) (۱) جسم کا وہ مقام جہاں طاعونی گلٹی ہو۔ (۲) وہ

Alluvial plain : دریا برآمدہ میدان۔

Cities of the plain : ساڈوم ، گومورہ وغیرہ (تباہی سے پہلے)۔

Coastal plain : ساحلی میدان۔

Flood plain : سیلابی میدان۔

Plain : (a) [L. 'planus.'] (۱) چپٹا؛ مسطح؛ برابر؛ نشیب و فراز سے عاری۔ (۲) چکنا؛ مسطح۔ (۳) مداخلتوں یا رکاوٹوں سے عاری؛ صاف؛ واضح۔ (۴) صاف گو؛ کھرا؛ راست گو؛ سیدھا سادہ؛ معمولی؛ گھریلو؛ معمولی (وضع قطع، آداب و عادت، لباس)۔ (۵) (غذا) سادہ؛ غیر مرغن۔ (۶) بد صورت؛ کم رو۔

Plain : (adv.) صاف صاف؛ صحیح؛ ٹھیک ٹھیک؛ بے کم و کاست؛ صریحاً؛ آشکار (جیسے learn to speak plain (صاف گوئی سیکھو)۔

Plain : (v) (قدیم، شاعرانہ) نوحہ کرنا؛ ماتم کرنا؛ زار نالی کرنا؛ نالہ کرنا ؛ فریاد کرنا؛ شکایت کرنا؛ ماتمی آواز نکالنا؛ ماتمی نغمہ ادا کرنا۔

Plain arch : (n) سادہ محراب۔

Plain as a pike staff : (a) بلکل صاف؛ سیدھا۔

Plain-cards : (n) تاش کے سادہ پتّے (جو بادشاہ، بیگم، غلام وغیرہ میں سے نہ ہو)۔

Plain chant/-song : (n) ایک قسم کی مذہبی موسیقی جو اصول و قواعد کی شدید پابند نہیں ہوتی۔

Plain clothes : (n) سادہ کپڑے؛ سادہ لباس؛ وردی کے علاوہ دوسرے کپڑے۔

Plain-cook : (n) نوکر عموماً نوکرانی جو سادہ غذا تیار کرنے کی اہل ہو۔

Plain-cook : (v) معمولی غذا پکانا؛ سادہ کھانا تیار کرنا۔

Plain dealer/Plain-dealer : (n) وہ شخص جو دوسروں سے معاملا ت میں کھرا ہو۔

Plain dealing/Plain-dealing : (n) راست معاملگی؛ صاف معاملہ؛ صاف دلی؛ اخلاص مندی۔

جگہ یا مقام جو طاعون سے متاثر ہو۔(۲) (مجازاً) چشمہ بد اخلاقی؛ علامت بد اخلاقی۔

Plagued : (a) (۱) طاعونی۔ (۲) (بول چال) پریشان کرنے والا؛ ستانے والا؛ دق کرنے والا۔ (۳) طاعون زدہ؛ گرفتا ر بلا؛ مبتلائے بد بختی؛ آزاردیدہ۔

Plaguer : (a) تکلیف پہنچانے والا؛ ایذا رساں۔

Plaguesome : (a) (بول چال) دق کرنے ولا؛ طاعونی؛ آزار رساں؛ تکلیف پہنچانے والا؛ ناگوار۔

Plaguily : (adv.) پریشان کن طریقے سے۔

Plaguy/Plaguey : (a) [f. Plague + -y.] (۱) طاعونی۔ (۲) (بول چال) پریشان کرنے والا؛ ستانے والا؛ دق کرنے والا۔

Plaguy : (adv.) پریشان کن طور پر ؛ نہایت؛ بے انتہا۔

plaice : (n) [ME. 'plais, 'plaice.'] سابی پھن؛ ایک چھوٹی مچھلی جو یورپ میں پائی جاتی ہے اور جو بطور غذا استعمال ہوتی ہے۔

Plaice mouth : (n) دہانِ تنگ۔

Plaice-mouthed : (a) تنگ دہن والا۔

Plaid : (n) [Gael. 'plaide', etym. unkn.] (۱) پلیڈ؛اونی چار خانہ؛ اونی چار خانے (ٹوال) کا کپڑا۔ (۲) چار خانہ دار کپڑا یا چر خانہ جس کا ہائی لینڈ والے لباس بناتے ہیں۔ (۳) پلیڈ میں ملبوس آدمی؛ اسکاٹستانی، ہائی لینڈ کا رہنے والا۔

Plaid-nook/-neak : (n) پلیڈ کا ایک گوشہ جس سے کشادہ جیب بنے۔

Plaided : (a) [f. plaid + ed.] چار خانہ دار؛ اس لباس میں ملبوس۔

Pladie/-y:(n) [f.Plaid+-ie.] چھوٹا پلیڈ نیز پلیڈ کے لئے شاعری میں مستعمل۔

Plaiding : (n) (۱) چار خانہ دار اونی کپڑا؛ پلیڈ کا سامان۔ (۲) پلیڈ یا چار خانہ دار پیٹرن۔

Plain : (n) [L. 'planum.'] (۱) میدان؛ ہموار خطّہ؛ میدانی علاقہ۔ (۲) مرغزار؛ بیاباں (خصوصاً جمع میں)۔ (۳) کھلی جگہ جیسے میدان کار زار یا جنگ۔ (۴) اس کمرے کا فرش جہاں انقلاب کے دوران فرانس کا قوی کنونشن ہو اتھا۔

Plain-dealing : (n) (اب شاذ) صاف گو: اخلاص مند: صاف دل: کھرا۔

Plain English : (n) سادہ انگریزی: سادہ زبان: نیز واضح بیان۔

Plain-hearted : (a) [f. plain heart + -Ed.] اخلاص مند: مخلص: سادہ دل: معصوم۔

Plain-heartedly: (adv.) اخلاص مندی سے : مخلصانہ طورپر : سادہ دلی سے ۔

Plain-heartedness : (n) اخلاص مندی: معصومیت: سادہ دلی: صاف گوئی۔

Plain language : (n) خصوصاً سلاست زبان جس پر انجمن احباب (Society of friends) کے ارکان زور دیتے تھے۔

Plain-sail : (n) (جہاز رانی) عام بحری سفر۔

Plain-sailing : (n) (۱) ایسا بحری سفر جس میں کوئی دشواری نہ ہو: آسان جہاز رانی۔ (۲) آسان راہ عمل: نہایت آسان طریق کار۔

Plain service : (n) مذہبی عمل جو موسیقی کے بغیر انجام پذیر ہو۔

Plain-singing : (n) (۱) ایک قسم کی مذہبی موسیقی جو اصول و ضوابط کی پابند نہیں ہوتی۔(۲) سادہ نغمہ یا موضوع: اکثر مسلسل نغمہ کے ساتھ۔ (۳) (مجازاً) عرضداشت (قدیم یا متروک)۔

Plain song : (n) [translation of med. L. cantus planus.'] دیکھو Plain singing-

Plain-speaking : (n) سادہ گوئی: صاف گوئی۔

Plain-speaking : (a) صاف گو۔

Plain-spoken : (a) (۱) صاف گو: کھرا: سادہ گو۔ (۲) سادہ بیان: واضح: مخلص: اخلاص مند۔

Plain-spokenness : (n) صاف گوئی: اخلاص مندی۔

Plain suit : (n) (تاش کے کھیل میں) سادہ ہاتھ۔

Plain tile : (n) صاف چپٹی کھپریل۔

Plain work/Plain-work : (n) سادہ کام خصوصاً سادہ کشیدہ کاری یا سلائی۔

Plainly : (adv.) صاف طور پر: واضح طور پر: سادہ طورپر: بے تکلف انداز سے: بے کم و کاست: صاف صاف: صریحاً۔

Plainness : (n) ہمواری: سادگی: وضاحت: صراحت: درستی: راستی: سچائی: کھراپن: بے تکلف پن۔

Plainsman : (n) [ f. Plain , (n) + Man , (n). ] میدانی شخص : میدان کا رہنے والا ۔

Plaint : (n) [of. 'plainte.'] (۱) (قانون) عرضی دعویٰ۔ (۲) (شاعری) ماتم: نوحہ: شکایت: فریاد: گلہ: شکوہ۔ (۳) عرضداشت (تحریری یا زبانی): الزام تراشی۔

Plaintiff : (n) [OFr. 'plaintif.'] مدعی: دعویٰ دار: دعویٰ کرنے والا (مدعا علیہ کا متضاد)۔

Plaintive : (a) [OFr. 'plaintif, -ive.'] (۱) غم آلود: غم آگیں ۔ (۲) گلہ مند: شکوہ سنج (اب شاذ)۔

Plaintively : (adv.) غم آلودانہ۔

Plaintiveness : (n) غم آلودگی: غم آگینی۔

Plaister : (n) (۱) پلاسٹر: ضماد: لیپ: کہگل: سفیدی۔ (۲)دیکھو Plaster .

Plait : (n) [OFr. 'pleit'] (۱) تہ: شکن: چنائی: چنٹ: چین۔ (۲) لٹ: کاکل ۔ (۳) بنا ہوا فیتہ یا بٹی ہوئی گھاس۔

Plait : (v) [f. prec.] تہ کرنا: شکن ڈالنا: چنٹ ڈالنا: مینڈھی گوندھنا: چٹیا گوندھنا: گھاس وغیرہ بٹنا۔

Plaited : (a) لپٹا ہوا: گوندھا ہوا: (گھاس وغیرہ) بٹا ہوا: تہ شدہ: چین دار۔

Plaiter : (n) گوندھنے والا: گھاس وغیرہ بانٹنے والا: شکن دینے والا: چنٹ ڈالنے والا۔

Plan : (n) [L. 'planus.'] (۱) نقشہ: خاکہ۔ (۲) تفصیلی نقشہ (شہر وغیرہ کا)۔ (۳) نقشہ اوقات: پیش نامہ: اوقات نامہ: مقامات نامہ۔ (۴) تجویز: منصوبہ۔ (۵) تدبیر: ترکیب۔ (۶) طریق کار: طریق عمل: طرز عمل: روش: رویہ۔ (۷) فرضی سطوح میں سے کوئی ایک سطر کے خط نظر سے عموداً واقع ہو اورتصویر کی شکلوں میں گزرتی ہوئی نظر آتی ہو۔

Plan : (v) [f. prec. (n).] (۱) نقشہ بنانا: منصوبہ بنانا: خاکہ بنانا۔ (۲) تدبیر کرنا: سوچنا: منصوبہ باندھنا: تجویز کرنا۔

برابر کرنا

To plane the way : (قدیم) راستہ صاف یا ہموار کرنا۔

Plane : (n) [L. 'planum.'] (۱) سطح: سطح مسطح: سطح ہموار۔ (۲) چپٹی باریک شے جیسے میز کی سطح یا ہوائی جہاز کی میز نما چھت۔ (۳) (جمع) ہوائی جہاز۔ (۴) بلوریں قلم کا پہلو: منشور مثلث کا رخ۔ (۵) کان میں بڑی سڑک۔ (۶) (مجازاً) سطح خیال: سطح علم: سطح اخلاق۔

Inclined plane : سطح مائل۔

Plane . (v) ہوائی جہاز میں سفرکرنا یا سیر کرنا۔

Plane : (a) [L. 'planus.'] (علم ہندسہ) سطح کا: بالکل مسطح یا ہموار: مستوی (ایسی سطح جس میں اگر دو نقطوں کو کوئی خط ملائے تو وہ اس میں بالکل واضح ہو)۔

Plane angle : (n) زاویہ مستوی۔

Plane chart : (n) نقشہ جس پر خطوط زوال اور متوازی خطوط عروج مساوی المسافت خطوط مستقیم سے دکھائے جاتے ہیں (یہ نقشہ مستوی رانی میں کام آتا ہے)۔

Plane metre : (n) مسطح پیمانہ۔

Plane mirror : (n) مستوی آئنہ۔

Plane of incidence : (n) (بصریات) سطح وقوع۔

Plane of polarisation : (n) (بصریات) سطح تقطیب۔

Plane of projection : (n) ایک سطح جس میں نقطے، خطوط یا شکلیں تحریر ہوں۔

Plane of reflection : (n) (بصریات) سطح انعکاس۔

Plane of refraction : (n) (بصریات) سطح انعطاف۔

Plane of symmetry : (n) سطح تشاکل۔

Plane of the ecliptic : (n) (ہیئت) سطح طریق الشمس۔

Plane polarisation : (n) (بصریات)مستوی تقطیب۔

Plane sailing : (n) (۱) جہاز کے مقام کا تعین کرنا اس نظریے کے مطابق کہ وہ ہموار سطح میں سفرر کر رہا ہے: مستوی رانی۔ (۲) (مجازاً) نہایت سہل طریقۂ کار (اب عموماً

Planar : (a) [L. 'planaris', f. 'planum.'] (ریاضی) سطح کے متعلق، اس میں واقع یا اس سے کسی طرح وابستہ۔

Planaria : (n) [mod. L. use of fem. of L. 'planarius.'] (حیوانیات) حشرات کی ایک نوع: پُدّبی کیچوا۔

Planarian : (a) پُدّبی کیچوا سے متعلق۔

Planaridan : (a) Planaridaکی ذیلی قسم سے متعلق۔

Planarioid : (a) پُدّبی کیچوا کی شکل کا یا اس کے مشابہ۔

Planch : (n) [f. 'planche.'] دھات کی تختی یا پتھر کی سل: (روز مرہ) فرش: خصوصاً پکی ہوئی مٹی کی سل جو مینا سازی میں کام آتی ہے۔

Plancher : (n) [OFr. 'plancher', -ier, f. 'plancho.'] (روز مرہ) فرش۔

Planchet : (n) [dim. of 'planch.'] دھات کی سادہ ٹکیا جس کا سکہ بنتا ہے: دھاتی قرص جس کا سکہ بنایا جاتا ہے۔

Planchette : (n) [Fr., dim. of 'planche.'] روحانی تختی: خودروتختی: پلنچٹ، یہ ایک قسم کا خود نویس آلہ ہے جو دو پہیوں اور ایک پنسل پر قائم ہوتا ہے اور جب آدمی اس پر انگلیاں رکھتا ہے تو پنسل خود بخود لکھنے لگتی ہے۔

Plancier : (n) [OFr. collateral from of 'planchier.'] گگرکی کارنس کا نچلا حصہ۔

Plane : (n) [L. 'platanus.'] (نباتیات) چنار کی قسم کا درخت۔

Plane : (n) (۱) رندہ۔ (۲) دھات صاف کرنے کا رندہ۔ (۳) راج مستری کا آلہ جس سے مٹی، بالو کی سطح ہموار کرتے ہیں۔

Jack plane : موٹے کام کا رندہ۔

Moulding plane : سانچے بنانے کا رندہ: حاشیہ رندہ۔

Objective plane : ایسی سطح جو موضوع ہی میں واقع ہو۔

Perspective name : ایسی شفاف جو عموماً افق کی عمودی ہو۔

Smoothing plane : نفیس کام کا رندہ: نفیس رندہ۔

Trying plane : باریک کام کا رندہ۔

Plane : (v) رندے سے چھیلنا یا ہموار کرنا: رندہ پھیرنا: صاف کرنا:

Plain sailing مستعمل هے).

Plane surface : (n) سطحِ مُستوی۔

Plane surveying : (n) مُسطوی سَروے۔

Plane table : (n) ایک آلہ جس سے زاویہ پیمائی کی جاتی هے؛ نیز مسافت۔

Plane table : (v) اس آلے سے زاویہ پیمائی کرنا۔

Plane-tree : (n) درخت چنار کی ایک قسم۔

Planeshear/Planksheer : (n) [Corruption of 'Plancher', (n).'] جہاز کی تختہ بندی۔

Plannet : (n) ['OF. 'planete.'] (۱) سیارہ؛ وہ جرم فلکی جو حرکت کرتا نظر آتا هے (ضد ستارہ)۔ (۲) (ہیئت) وہ جرم فلکی جو آفتاب کے گرد گھومتا هے۔ (۳) (علم النجوم) طالع؛ سیارہ جس کا اثر اشخاص و واقعات پر پڑتا هے۔

External planet : (علم النجوم) خارجی سیارہ۔

Inferior planet : (علم النجوم) سیّارۂ سِفلی۔

Interior planet : (علم النجوم)داخلی سیّارہ۔

Intra-Mercurian planet : (علم النجوم)سیّارۂ راخلِ مَدار عطارد۔

Major planet : (علم النجوم) سیّارات کلاں؛ سیّارات کبیرہ (عطارد، زہرہ، ارض، مشتری، زحل، مریخ، نیپچون، یورینس)۔

Minor planets : (علم النجوم) سیّارات صغیرہ؛ سیّارچہ (ان کے مدار مشتری اور مریخ کے مداروں میں واقع ہیں)۔

Primary planets : (علم النجوم) سیّارات اوّلیّہ؛ سیّارات اولی جو سورج کے گرد گھومتے ہیں۔

Secondary planets : (علم النجوم) سیّارات ثانویہ جو سیّارات اوّلیّہ کے گرد گھومتے ہیں۔

Superior planets : (علم النجوم) سیّارہ عُلوی۔

Planet : (n) [med. L. 'planeta.'] عیسائیوں کی عید قرباں و فطر کے موقع پر رسوم ادا کرنے والے کے پشت و دوش کا صلۂ عبادت۔

Planet-stricker :(a) سیارہ زدہ؛ بد طالع؛ حیران پریشان؛ ہکّا بکّا؛ خوف زدہ۔

Planet-struck : (a) [f. Planet + strike, (v.)] سیّارہ زدہ؛ بد طالع؛ حیران پریشان؛ ہکّا بکّا؛ خوف زدہ۔

Planetarily : (adv.) سیاروں کے اثر سے؛ سیاروں کے عمل سے؛ سیارہ وار۔

Planetarium : (n) [mod. L. f. 'planetarius.'] نظام سیّارات کا نمونہ؛ سیارات نما؛ نظام عالم نما۔

Planetary : (n) سیّارہ۔

Planetary : (a) (۱) سیّاری؛ متعلق بہ سیّارات ۔ (۲)دینوی؛ سماوی ۔ (۳) (مجازاً) متحرک؛ گرداں؛ خطا کار۔

Planetary hour : (n) معمولی گھنٹہ(دن یا رات کا بارھواں حصّہ)۔

Planetary influence : (n) سیّاروں کا اثر یا عمل یا سیّاری اثر۔

Planetary motions : (n) حرکات سیّاری۔

Planetary nebula : (n) سَحَابِ سیاری ؛ سیّارہ کے مشابہ جس کا قرص گول یا بیضوی ہوتا هے۔

Planetary system : (n) نظام شمسی؛ نظام سیّاری۔

Planetary year : (n) سورج کے گرد سیّارے کی مدتِ گردش۔

Planetesimal : (a) [Planet + -esimal.] باریک اجرام سماوی کے متعلق۔

Planetesimal : (n) سیّارہ۔

Planetgear/-gearing : (n) قوت کو رفتار میں بدلنے کا ایک میکانکی طریقہ۔

Planetoid : (n) [f. Planet+-iod.] سیّارۂ صغیرہ؛ نجمیہ؛ سیّارچہ۔

Plangency : (n) آواز کا ارتعاش؛ اہتزاز؛ رقت و گریہ کی آواز۔

Plangent : (a) [L. 'plangentem.'] (۱)تلاطم امواج؛ موجوں کی سواحل سے ٹکرانے کی آواز؛ ارتعاش پذیر؛ اہتزاز پذیر ۔ (۲) شور انگیز؛ شدید آواز پیدا کرنے والا؛ کبھی ہیجان افروز یا حزن انگیز کے لئے مستعمل؛ مسلسل؛ متواتر۔

Plangently : (adv.) ارتعاش پذیری کے ساتھ؛ مرتعش طور پر۔

Plani- : [Comb. form of L. planus.] جزو ترکیبی بمعنی مسطح، چپٹا، ہموار۔

Planifolious : (a) مُسطح برگہ۔

Planiform : (a) چپٹا ؛ مسطح شکل کا (خصوصاً تشریح میں)۔

Planimeter/Planimetre : (n) [f. Plani - +meter.] سطح پیما؛ رقبہ پیما؛ ایک قسم کا آلہ جس سے کسی غیر مسطح شکل کا رقبہ ناپا جاتا ھے۔

Planimetrical : (a) سطح پیما یانہ۔

Planimetry : (n) سطح پیمائی۔

Planing : (n) سطح یا ہموار بنانے کا عمل۔

Planing machine : (n) ینجر؛ رندہ گل؛ مختلف قسموں کی مشینیں جس سے لکڑی یا دھات کو ہموار کیا جاتا ھے۔

Planing-mill : (n) (۱) دیکھو Planing machine ۔ (۲) تیز ورکشاپ جہاں لکڑی یا دھات کو مسطح بنایا جاتا ھے۔

Planipennate : (a) [L.+- 'pennatus.'] (حیوانیات) مسطح پر یا پنکھ والا۔

Planipetalous : (a) مسطح گلبرگہ؛ چپٹا پنکھڑیا۔

Planirostral : (a) (حیوانیات) مسطح منقارہ۔

Planish : (v) [Fr. 'planiss-, planir.'] (۱) چپٹا کرنا۔ (۲) (سکہ بنانے کے لئے دھات کے ٹکڑوں کو) چپٹا کرنا۔ (۳) (تصویر وغیرہ پر) رول پھیر کر پالش کرنا۔

Planisher : (n) چپٹا کرنے والا (شخص)؛ مسطح بنانے والا؛ (تصویر پر) پالش کرنے والا؛ چپٹا کرنے کی مشین۔

Planishing : (a) مسطح کرنے والا؛ چپٹا بنانے والا۔

Planishing hammer : (n) ایک قسم کا ہتھوڑا جس کے ذریعہ دھات کی چادروں کو ہموار کیا جاتا ھے۔

Planishing roller : (n) (تصویر وغیرہ پر) پالش پھیرنے والا رول۔

Planisphere : (n) [med. L. 'planis phaerium.'] کرۂ مسطحہ ؛ مسطح مُدوّر ؛ کسی سطح پر کھینچا ہوا نقشہ یا چارٹ خصوصاً نقشہ فلک جیسے اصطرلاب میں۔

Revolving planis phere : گردشی نقشۂ فلک؛ ایک آلہ جس سے آسمان کا وہ حصہ ظاہر ہوتا ھے جو کسی خاص وقت یا مقام پر نظر آتا ھے۔

Planispheric/-al : (a) کرۂ مسطحہ کا۔

Plank : (n) [ME. 'planke.'] (۱) لوح ؛ تختہ ؛ تختی ؛ پٹرا ؛ پٹری ۔ (۲) (مجازاً) تختہ جس کی مدد سے ڈوبنے والے شخص کو بچایا جائے؛ نگہبان؛ مددگار؛ محافظ۔ (۳) لکڑی کی پٹریوں سے بنی ہوئی مختلف چیزوں کے لئے مستعمل جیسے چھوٹا پل، میز یا بورڈ وغیرہ۔ (۴) سیاسی پیش نامے (پروگرام) کا کوئی جز۔

To walk the plank : جہاز کے کنارے کے تختے پر آنکھوں پر پٹی باندھ کر چلنا (بحری ڈاکو اپنے اسیروں کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر انہیں اس تختے پر چلنے کے لئے مجبور کرتے جو سمندر میں نکلا ہوتا ھے، یہ ان کا انداز قتل ھے)۔

Plank : (v) [f. prec. (n)] (۱) تختی لگانا؛ تختے جڑنا؛ تختہ بندی کرنا؛ تختے چھانا؛ تختوں سے ڈھکنا؛ تختے بچھانا۔ (۲) (عامیانہ) (down کے ساتھ) (روپیہ پیسہ) رکھ دینا؛ روپیہ فوراً ادا کردینا۔ (۳) (مچھلی یا گوشت) تختے پر رکھ کر گرم آنچ میں پکانا۔ (۴) تختوں کا فرش کرنا؛ سخت فرش پر سونا۔

To plank a floor : کمرے کے فرش کی تختہ بندی کرنا۔

To plank down money : (روپیہ پیسہ) میز پر پھینک دینا؛ ادا کردینا۔

Plank : (a) تختے سے بنا ہوا؛ تختے کا۔

Plank road : (n) تختوں کے فرش سے بنا ہوا راستہ۔

Plank-ways/-wise : (adv.) لمبائی سے؛ پٹری کی لمبائی کی طرف سے۔

Planked : (a) [f. prec. + -ed.] تختہ بند؛ تختہ پوش۔

Planking : (n) تختہ پوشی؛ تختہ بندی؛ چوب فرش۔

Planktology : (n) سطح دریا پر تیرنے والے تمام جانداروں کا مطالعہ حیات۔

Plankoton : (n) [Gr. 'planktos.'] سمندری حیوانات و نباتات (یہ ایک عام نام ان تمام دریائی حیوانات و نباتات کا ھے جو سمندر، دریا وغیرہ پر بہتے، تیرتے، پھرتے رہتے ہیں)۔

-plankoton : (suffix) لاحقہ بمعنی منطقہ خاص میں رہنے والی چھوٹی چھوٹی جاندار جیسے Haliplankoton سمندر کی مختلف گہرائیوں میں تیرنے والی چھوٹی چھوٹی جاندار (مچھلی وغیرہ شامل ہیں)۔

Planless : (a) بے نقشی؛ بے منصوبہ؛ بے ہدف۔

Planned : (a) منصوبہ بند۔

Planner : (n) منصوبہ تیار کرنے والا؛ منصوبہ بند؛ نقشہ کش؛ پروژہ ساز؛ (اسکاچستان) باغبان گل کار۔

Plano - : (comb.) [L. 'Planus'.] سابقہ بمعنی مسطح، چپٹا وغیرہ۔

Plano - : (comb.) [comb. form of Gr. 'planos.'] سابقہ بمعنی "تگ و دو کرنے والا" "گھومنے والا" سیّار۔

Plano-concave : (a) مستوی مقعر؛ ایسا عدسہ جس کا ایک رخ مستوی مگر مخالف رخ مقعر ہو۔

Plano-convex : (a) (۱) مستوی محدّب؛ ایسا عدسہ جس کی ایک سطح مستوی ہو اور دوسری محدّب۔ (۲) (بلور) کچھ سطوح مستوی ہوں اور دوسری محدّب ہوں۔ (۳) چپٹا محدّب سطحوں کا۔

Planoblast : (n) (حیوانیات) حرکی نہوضہ؛ مرجانی جاندار؛ شکل توتیاء البحری؛ شکل ستارۂ دریائی۔

Planometer : (n) سطح پیما۔

Planorbis : (n) [mod. L. f. 'planus.'] (حیوانیات) تازہ پانی میں رہنے والی گھونگے کی ایک نوع جس کی صدف گول اور چپٹی ہوتی ہے۔

Plant : (n) [OE. 'plante', L. 'planta.'] (۱) پودا؛ بوٹا؛ نبات۔ (۲) نباتیاتی عالم کا کوئی رکن۔ (۳) نشو و نما؛ اگنا؛ بڑھنا۔ (۴) وضع؛ حالت۔ (۵) مشین اور اس کے متعلقات (مجازاً) دماغی کام کی مشین۔ (۶) (عامیانہ) دھوکا؛ فریب؛ جھانسا؛ نقب یا سرقہ۔ (۷) (عامیانہ) سراغ رساں؛ سراغ رسانوں کا طلایہ۔

In plant : نشو ونما میں؛ اگتا ہوا۔

To lose plant : مرجانا؛ مرجھا جانا۔

To fail in or miss plant : نہ اُگنا؛ نہ پھوٹنا۔

Plant : (v) [OE. plantian and OF. planter, L. plantare.] (۱) بیج بونا؛ (پودا) لگانا؛ (پیڑ) لگانا؛ (جڑ) جمانا۔ (۲) (درخت) نصب کرنا؛ گاڑنا؛ جمانا۔ (۳) (تالاب وغیرہ میں) مچھلیاں چھوڑنا (افزائش نسل کے لئے)۔ (۴) (کسی جگہ پر) متعین کرنا؛ مقرر کرنا (شخص کو خصوصاً بطور جاسوس کے)۔ (۵) قائم کرنا؛ آباد کرنا؛ بنا ڈالنا؛ بستی بسانا۔ (۶) بسانا (کسی شخص کو) کسی مقام پر۔ (۷) جاگزیں کرنا؛ دل نشیں کرنا (کسی خیال کا)۔ (۸) (کسی قطعۂ اراضی پر) (درخت) نصب کرنا؛ شجر زار بنانا۔ (۹) (گھونسا وغیرہ) رسید کرنا۔ (۱۰) (عامیانہ) چھپا لینا؛ مخفی کرنا (خصوصاً مال مسروقہ کو)۔ (۱۱) (عامیانہ) دفن کرنا؛ مدفون کرنا۔ (۱۲) (عامیانہ) کان میں (زرریزے یا کچی دھات) ڈالنا کہ خریدار دھوکا کھائیں۔ (۱۳) (عامیانہ) سازش کرنا؛ فریب کا منصوبہ باندھنا؛ فریب آمیز سازش کرنا۔ (۱۴) ترک کرنا؛ چھوڑ دینا؛ قطع تعلق کرنا۔

To plant oneself : اپنے تئیں قائم کرنا؛ مضبوطی سے کھڑا ہونا۔

To plant out : پود لگانا؛ کسی پودے کو گملے وغیرہ سے نکالنا اور کھلی زمین میں لگانا۔

Plant-animal : (n) (۱) (اب شاذ) حیوان نباتی : مانند جانور (zoophyte)۔ (۲) غبی؛ بے شعور۔

Paint-beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا جو پودوں پر زندگی بسر کرتا ہے۔

Plant-bug : (n) ان حشرات میں سے کوئی ایک جو پودوں کا رس چوس کر زندہ رہتا ہے۔

Plant-cane : (n) ایک سال کا گنّا۔

Plant-cutter : (n) جنوبی امریکا کا ایک پرندہ جو پودوں کی کونپل کترنے کا عادی ہوتا ہے۔

Plant house : (n) گلخانہ؛ پودوں کی پرورش گاہ۔

Plant life : (n) نباتی زندگی۔

Plant louse : (n) (حیوانیات) روکھ جُوں۔

Plant observer : (n) (نباتیات) مشاہد نباتات۔

Plant pathology : (n) نباتی امراضیات۔

Plant physiologist : (n) (نباتیات) ماہر عضویات نباتی۔

Plant physiology : (n) نباتی عُضویات؛ نباتی فعلیات۔

Plant sline : (n) (نباتیات) طین نباتی۔

Plantable : (a) پود لگانے کے لائق؛ اگانے کے قابل۔

Plantagenet : (n) اس خاندان کا رکن جس کا بانی جیفرے آف آنجو (Geoffrey of Anjou) تھا خصوصاً ہنری دوم سے رچرڈ سوم تك كوئی انگریزی بادشاہ۔

Plantagenet : (a) اس خاندان کا یااس سے متعلق۔

Plantain : (n) [ME. a. OFr. 'plantain.'] ایك قسم كی جھاڑی (خصوصاً Greater plantain جو زمین سے ملتی ہوئی پھیلتی ھے۔

Plantain : (n) [In 16th C. platan, plantan.] (۱) کیلے کا درخت۔ (۲)کیلا؛ موز۔

Plantain-cutter/-eater : (n) ایك قسم كی چڑیا؛ موز خور پرندہ۔

Plantain-meal/-flour : (n) آردموز؛ خشك كیلے كا سفوف كیا ہوا مادہ۔

Plantal : (a) [f. Plant + -al, after animal.] (اب شاذ) پودے سے متعلق؛ نباتی؛ سبزیوں سے متعلق۔

Planter : (a) [L. 'plantaris.'] تلوے کا؛ تلوے کے متعلق؛ کف پا کی بابت۔

Plantation:(n)[Fr.,orL. 'plantatio-.'] (۱) (تشریح) مزرعہ؛ شجرزا؛ کشت۔ (۲) کارخانۂ کاشت؛ کاشت سال؛ جائداد(جن میں پہلے غلام کاشت کا کام کرتے تھے)۔ (۲) (تاریخ) بستی؛ نوآبادی۔ (۳) (نباتیات) شجر کاری۔

Plantation song : (n) وہ راگ جو حبشی غلا م امریکن مزرعہ میں گاتے تھے۔

Planted : (a) [f. Plant, v + -ed.] (۱) (درخت) لگا ہوا : نصب کیا ہوا : جمایا ہوا ۔ (۲) درخت ، پودے وغیرہ سے آراستہ۔

Planter : (a) [ Plant + -er.] (۱) مزارع : کاشت کار : شجر کار ۔ (۲)(آئرستان) وہ انگریز جو ۱۷ویں صدی عیسوی میں ضبط شدہ جائدادوں پر قابض ہوا؛ نو آباد کار۔ (۳) مالك كارخانۂ كاشت (خصوصاً گرم یا نیم گرم ملکوں میں) ۔ (۳) نخلبندی کی مشین؛ بونے کی مشین (آلو، غلہ وغیرہ بونے کی)۔ (۵) (روز مرہ) ایسا گھوڑا جو اڑا رھے؛ اڑیل گھوڑا۔

Plantership : (n) مالك كارخانہ ہونا۔

Plantigrada/Plantigrade : (n) [Fr.] (حیوانیات) وہ جاندار جو راستہ چلتے وقت اپنے تلووں کو زمین پر رکھتا ھے (جیسے خرس و انسان) ؛ دو پاؤں والا جاندار ؛ احمصیّہ ؛ کف چال۔

Plantigrade:(n)[L.'planta'+-gradus] تلووں کے بل چلنے والا جانور یاانسان۔

Plantigrade : (a) کف چال؛ تلووں کے بل چلنے والا۔

Planting : (n) [f. Plant + -ing.] تنصیب ؛ پودا لگانا؛ نصب کرنا۔ (۲) (نباتیات) شجر بندی۔

Plantlet/Plantling : (n) [Plant + -let.] نبتہ؛ چھوٹا پودا۔

Plantocracy : (n) [ Plant + -oracy, after aristocracy, etc.] کسان شاہی؛ (ویسٹ انڈیز وغیرہ کی) کسانوں کا فارغ البال طبقہ۔

Plantule : (n) [ad. mod. L. 'plantula', dim, of 'planta.'] (نباتیات) نبتہ؛ چھوٹا پودا۔

Planula : (n) [mod. L. dim. of 'planus.'] (حیوانیات) نُقّاعیّہ : بعض آبی جانداروں کے آزادی سے تیرنے والے جنین۔

Planuria/Planury : (n) غیر فطری بولی۔

Planxty : (n) [Origin unkn.] (آئرستانی موسیقی) بربط کا ایك مخصوص شیریں آہنگ؛ آہنگ رقص۔

Plap : (v) [Onomatopoeic.] بھد سے گرنا۔

Plap : (n) بھد سے گرنے کی آواز۔

Plap : (adv.) بھد سے ؛ ایسی آواز کے ساتھ۔

Plaque : (n) [Fr., ad. Du. 'plakke', 'plack.'] (۱) دھات یا چینی کی منقش یا سیاہ تختی یا لوح؛ اعلیٰ رتبے کی علامت کے طور پر استعمال ہونے والا لوحہ۔ (۲) (مرضیات) داد؛ ددوڑا۔

Plaquette : (n) چھوٹی تختی۔

Plash : (n) [OE. 'plaesc.'] دلدل؛ جوہڑ۔

Plash : (n) پانی میں گرنے کی آواز؛ غڑپ؛ غوطہ؛ ڈبکی یا اس کی آواز۔

Plash : (n) [f. next.] جھکی ہوئی شاخ یا جھاڑی۔

Plash : (v) [OFr. 'plais-s (i) er.'] (شاخیں) جھکا کر اور ایك دوسرے میں گوندھ کر باڑ بنانا۔ (۲) جھاڑی لگانا؛ باڑ لگانا۔

Plash : (v) [of. Plash.] پانی میں چھپ چھپ کرنا؛ چھبل چھبل کرنا؛ جھکولنا؛ چھینٹیں اڑانا۔

Plashing : (n) [f. Plash, (v) + -ing.] (شاخیں) جھکا کر اور ایک دوسرے میں گوندھ کر باڑ بنانے کا عمل۔

Plashy : (a) [f. Plash, (n) + -y.] چھپ چھپ کرنے والا؛ چھینٹیں اڑانے والا (فوارہ وغیرہ)۔

Plasm : (n) [ad. Late L., 'plasma'.] (۱) (نباتیات) مایہ؛ نخز مایہ؛ مادۂ حیات؛ حیاتیہ۔ (۲) قالب؛ خون مایہ۔ (۳) (معدنیات) عقیق سبز۔

Plasma : (n) [Late and eccl. L.] (۱) عقیق سبز؛ حجرالصلب اخضر؛ سبز حجرالصلب۔ (۲) نخزمایہ۔ (۳) پلازما؛ خون مایہ؛ حیاتیہ؛ خون کا انجماد پذیر بے رنگ حصّہ؛ خون کا وہ رقیق حصّہ جس میں جسیمے بہتے پھرتے ہیں۔

Plasmatic : (a) نخز مایہ خصوصاً خون کے نخز مایہ کے متعلق۔

Plasmic : (a) [f. plasm or plasma + -ic.] پلازما پر مشتمل یا اس کے متعلق؛ نخز مایہ کا؛ متعلق بہ مادۂ حیات۔

Plasmin : (n) [ad. F. 'plasmine', f. 'plasma+-in.'] (کیمیا) پلازمین؛ وہ مادہ جو خون کے رقیق حصے سے حاصل ہوتا ہے۔

Plasmo- / Plasm- : (comb.) [The fuller form is plasmato-.] سابقہ بمعنی "اصلی نخز مایہ"۔

Plasmodial/Plasmodic : (a) نُخُز مائی مضغی کا یا اس کی خصوصیت کا حامل۔

Plasmodium : (n) [mod. L. f. plasma+-odium.] (۱) (حیاتیات) نُخُزمائی مُضغَہ۔ (۲) نُخُزحُوین؛ طفیلی جراثیم جو ملیریا کے مریضوں میں پائے جاتے ہیں۔

Plasmogen : (n) [f. Plasmo - + -gen.] (حیاتیات) اصلی نخز مایہ؛ نخز مایے کی واضح ترین شکل؛ مرحلہ یا حصہ جس سے نسیج یا دوسرے عضویاتی حصے عبارت ہوتے ہیں؛ اصلی یا شکل پذیر نخز مایہ؛ مایہ حقیقی۔

Plasmogeny/Plasmogony : (n) [f. Plasmo - +geny.] طریقۂ خود تولید؛ از خود تولید کا ایک طریقہ؛ نخز مایائی تولید۔

Plasmology : (n) [Plaso - + - logy.] نُخُز مائیات؛ جسیموں کا مطالعہ۔

Plasmolyse : (v) نباتی خلیے کے نخزمایہ کا سکیڑنا۔

Plasmolysis : (n) [f. Plasmo - + Gr. 'lysis.'] مایہ پاشی؛ انقباض مایہ؛ نباتی خلیے کے نخز مایہ کا سکڑنا۔

Plasmolytic : (a) مایہ پاشی یا انقباض مایہ کے متعلق یا اسے ظاہر کرنے والا یا جو اس کا موجب ہو۔

Plasson : (n) [a. G. 'plasson.'] قدیم فرضی عُضویہ (جو مرکزہ سے مختلف نہیں ہیں) کاہم جنس نخز مایہ۔

-plast : (suffix) [f. Gr. 'plastos.'] جزو ترکیبی بمعنی "تشکیل شدہ" "تشکیل" جیسے "bioplast" "زندہ خلیہ"۔

Plaster : (n) [OE. 'plaster', ad. pop. L. 'plastrum.'] (۱) پلاسٹر؛ ضماد؛ لیپ۔ (۲) پلاسٹر؛ کہگل؛ سفیدی؛ قلعی۔ (۳) (مجازاً) شفا یا آرام بخشنے والا اقدام۔

Court plaster : (۱) چھوٹ پھایا (جو زخم یا خراش پر لگایا جاتا ھے)۔ (۲) سترھویں اور اٹھارویں صدی میں درباری خواتین سیاہ ریشم کے ٹکڑے افزائش رنگ کے لئے چہرے پر لگاتی تھیں۔

Mustard plaster : رائی کا پلاسٹر۔

Sticking plaster : چپکنے والا پلاسٹر۔

Plaster/Plaister : (v) [f. prec.] (۱) لیپنا؛ پوتنا؛ پوچاپھیرنا؛ سفیدی پھیرنا؛ رنگ کرنا؛ پھیرنا یا چڑھانا؛ استر کاری کرنا؛ استر چڑھانا؛ قلعی کرنا؛ (مجازاً) حد سے زیادہ تعریف کرنا۔ (۲) پلاسٹر لگانا یا چڑھانا؛ پھایا لگانا یا چڑھانا؛ (مجازاً) معاوضہ دینا؛ تلافی کرنا۔ (۳) چپکانا؛ لگانا؛ پلاسٹر کی طرح لگانا۔ (۴) شراب میں (کھریا مٹی) ملانا اس کی تیزی کم کرنے کے لئے۔ (۵) (انگور کی بیل پر) جپسم چھڑکنا سڑنے یا پھپھوندی لگنے سے بچانے کے لئے۔ (۶) (زمین کو) پیرسی پلاسٹر سے درست کرنا۔

Plaster-bronze : (n) کانسی کے پاؤڈر یا گرد سے لپائی تاکہ کانسی کی طرح معلوم ہو۔

Plaster-jacket : (n) پلاسٹر جیکٹ؛ پیرسی پلاسٹر سے ریڑھ کی ہڈی درست کرنے کا طریقہ۔

Plaster of Paris : (n) (کیمیا) جِبس؛ پیرسی پلستر۔

Plaster-rock/-stone : (n) خام جپسم۔

Plasterer : (n) پلاسٹر کار ؛ سفیدی پھیرنے والا ؛ پلاستر کرنے والا شخص۔

**Plastering/Plaistering:(n)** پلاسٹر کاری : سفیدی پھیرنے کاکام؛ پلاسٹر کرنا۔ (۲) پلاسٹر کا کام؛ پلاسٹر کی تہ دینا ؛ لپائی۔

**Plastery : (a)** پَلَسٹر کی نوعیت کا یا اس کی مانند؛ لیس دار؛ چپچپا۔

**Plastic : (a) [ad. L. 'plasticus', a. Gr. 'plastikos.']** (۱) ڈھالنے کا؛ ڈھالنے کے متعلق؛ ڈھالنے کی خصوصیت رکھنے والا۔ (۲) تکوینی اشکال کا نشو و نما دینے والا۔ (۳) ڈھلنے والا؛ سانچے میں ڈھلنے کے لائق؛ صورت پذیر؛ شکل پذیر؛ اثر پذیر۔ (۴) (مجازاً) لچک دار؛ لچکیلا؛ نرم؛ ملائم۔ (۵) (حیاتیات) زندہ نسیج بنانے یا بننے کی صلاحیت رکھنے والا؛ تکوینی۔ (۶) (جراحی) ہیئت و ترکیب میں کمی کو درست کرنے سے متعلق۔ (۷) (مجازاً) غیر مادی اشیا؛ حالات یا اشکال؛ ادبی تخلیقات وغیرہ کے متعلق۔

**Plastic art : (n)** فن شکل تراشی؛ صورت پذیری؛ شکل پذیری کا آرٹ؛ وہ آرٹ جس میں یہ عمل کارفرما ہو جیسے سنگ تراشی یا سفال سازی۔

**Plastic artist : (n)** خدا؛ عظیم الشان تخلیق کار۔

**Plastic clay : (n)** (ارضیات) تیسرے طبقے کا وسطی حصہ۔

**Plastic sulphur : (n)** گندھک کی ایک تغیر شکل۔

**Plastic surgery : (n)** پیوندی جراحی؛ جسم کی ناقص ساخت درست کرنے کا فن؛ پلاسٹک جراحی۔

**Plastically : (adv.)** ڈھالنے کی غرض سے؛ صورت گرانہ؛ شکل تراشانہ۔

**Plasticine : (n)** ایک قسم کی ملائم اور لچکدار چیز کا نام جو مدرسوں میں بچوں کے لئے طرح طرح کی چیزیں بنانے یا ڈھالنے کے کام آتی ہے۔

**Plasticity : (n)** صورت پذیری؛ شکل پذیری؛ ڈھلنے کی صلاحیت؛ ملائمت۔

**Plasticizer : (n)** (کیمیا) ملائم گر؛ ایک قسم کا مادہ جو دوسری چیز کو کسی شکل میں لے آئے؛ نرم کرنے والا مادہ۔

**Plastics :** دیکھو Plastic surgery

**Plastid : (n) [ Gr. 'plastos' + -id.]** (۱) (علم الحیات) مادۂ حیات کی اکائی یا واحد مقدار خلیّہ کی حیثیت سے : خلیّہ مایہ؛ حیّ ریزہ۔ (۲) (نباتیات) نباتی خلیے میں پایا جانے والا چھوٹا دانہ؛ یعنی کلوروفیلو دانہ؛ لیکو پلاسٹڈ۔

**Plastidule : (n) [Dim. of 'plastid.']** مادۂ حیات کا ایک فرضی سالمہ یا اس کا ذرہ جس سے حیاتی اکائی عبارت ہو اور جس سے حیّ ریزہ بنتا ہو۔

**Plastin : (n) [ Gr. 'plastos + -in.]** (علم الحیات) کسی خلیے کے مرکزہ میں پایا جانے والا لیس دار مادہ؛ پلاسٹن۔

**Plastogamy : (n) [ Gr. 'plastos' + 'gamia.]** (علم الحیات) خلیہ مائی زواجیت؛دو یا اس سے زیادہ خلیوں کے مادۂ حیات کا ملاپ : جیسے نخز حوین(Plasmodium) بنتا ہے۔

**Plastron : (n) [Fr.]** (۱) چرمی سینہ پوش (خیسنگ کرنے والوں یا پٹہ بازوں کا)؛سوار (سپاہی) کا صدر پوش۔ (۲) زنانہ سینہ پوش۔ (۳) مردانہ قمیص کا سامنا۔ (۴) (کچھوے وغیرہ کے) پوست کا شکمی حصہ اور جانوروں کا شکمی حصہ۔ (۵) (تاریخ) فولادی سینہ پوش؛ فولادی چار آئینہ۔

**-plasty : (suffix)** جزو ترکیبی بمعنی "ترکیب پذیری" شکل پذیری۔

**Plat : (n) [Fr.]** (۱) چپٹی چیز؛ حصہ یا سطح۔ (۲) کسی چیز کا چپٹا حصہ یا پہلو۔ (۳) قطعۂ زمین؛ قطعۂ اراضی (جیسے Grass plast گھاس کا قطعہ)۔ (۴) (کان کنی) معدن کے سامنے کا صاف قطعۂ اراضی جہاں بار برداری ہو سکے یا جہاں کچی دھات جمع کی جا سکے۔ (۵) کوئی سطح یا جگہ عام طور پر۔ (۶) جگہ یا قطعہ۔

**Plat : (n)** (۱) مختصر قطعۂ زمین۔ (۲) دیکھو Plot۔

**Plat : (n)** (۱) بٹا ہوا فیتہ یا گھاس۔ (۲) (جمع میں) چپٹی رسیاں جو ایک دوسرے کے ساتھ بٹی ہوں۔

**Plat : (n) [Fr.]** قاب طعام؛ کھانے کی رکابی۔

**Plat : (a)** صاف؛ پھیلا ہوا؛ مسطح؛ سیدھا؛ درست۔

**Plat : (v) [Parallel form of plait, 'v'.]** چپٹا گوندھنا؛ گھاس بٹنا؛ لپیٹ کر (بیٹ) بنانا۔

**Plat : (v)** نقشہ بنانا؛ کسی چیز کا نقشہ کھینچنا؛ نقشہ کشی کرنا۔

**Plat : (v)** زمین پر پھیلنا؛ پھیلانا۔

**Plat eye : (n)** روح خبیث جن کی آنکھیں آتشیں ہوں۔

**Platan/Platane : (n) [ad. L. 'platanus.']** مشرقی چنار کا درخت۔

**Platanus : (L., a. Gr. platanos.']** (۱) چنار کا درخت (آب شاز)۔

(۲) ایک قسم کا درخت؛ جنس چنار۔

**Platband** : (n) [a. F. 'platebande.'] (۱) (تعمیرات) کگر یا اولتی کے نیچے کی لکڑی۔ (۲) (باغبانی) پھولوں کی پتلی کیاری یا دوب تختہ۔

**Plate** : (n) [OFr. 'plate.'] (۱) پترا؛ ہموار ٹکڑا (دھات وغیرہ کا)۔ (۲) پترا کندہ کاری کے لئے۔ (۳) اس کا نقش۔ (۴) کتاب کی چٹ۔ (۵) نام کی تختی (کسی چیز پر لگانے کے لئے)۔ (۶) شیشے یا دھات کا پترا (جس پر فلم ہو) (فوٹو گرافی کے لئے)۔ (۷) ٹائپ کی ہوئی تختیاں (طباعت کے لئے)۔ (۸) چھت کے شہتیر؛ لکڑی، چھت کے شہتیروں کے سہارے کے لئے۔ (۹) سونے، چاندی یا دوسری دھات کے برتن (کھانے کے)۔ (۱۰) طلائی یا نقرئی جام جو گھڑ دوڑ میں انعام کے طور پر دیا جاتا ہے۔ (۱۱) ایسی گھوڑ دوڑ۔ (۱۲) مٹی یا چینی کی رکابی؛ طباق۔ (۱۳) جو شے طباق میں ہو۔ (۱۴) وہ برتن جس میں کلیسا میں چراغی ڈالی جاتی ہے۔ (۱۵) (کان کنی) سلیٹ کے مشابہ ایک نرم پتھر۔ (۱۶) (فوٹوگرافی) لوح عکاسی؛ پلیٹ۔ (۱۷) (ریڈیو) شبت بر قیرہ؛ مثبتیرہ؛ پلیٹ۔

**Book-plate** : مالک کتاب کے نام کی چٹ جو کتابوں پر چسپاں ہو۔

**Coffin-plate** : تابوتی تختی (جو تابوت کے ڈھکنے میں رکھتے ہیں جس پر متوفیٰ کا نام ہوتا ہے)۔

**Door-plate** : در تختی؛ دروازے کی تختی؛ وہ تختی جس پر (گھر میں) رہنے والے کا نام لکھ کر دروازے پر لٹکاتے ہیں۔

**Electro plate** : برقی ذریعے سے چاندی چڑھانا؛ چاندی کی قلعی کرنا۔

**Half-plate** : نیم تختی؛ آدھی تختی؛ نیم پلیٹ جس کی لمبائی ساڑھے چھ انچ اور چوڑائی پونے پانچ انچ ہوتی ہے۔

**Home plate** : (امریکا) بیس بال میں بلاّ باز (بلا مار) کی جگہ۔

**Name-plate** : نام تختی یا نام کی تختی؛ نام کا پترا؛ تختی جس پر نام لکھا ہو۔

**Pewter plate** : جست کے برتن، رکابیاں وغیرہ۔

**Pitcher's plate** : بیس بال میں گیند باز (گیند انداز) کی جگہ۔

**Quarter plate** : چوتھائی تختی : چھوٹی پلیٹ۔

**Selling plate** : وہ گھڑ دوڑ جس میں جیتنے والے گھوڑے کو ایک مقررہ قیمت پر گھوڑے کو بیچنا پڑتا ہے۔

**Plate** : (v) [Late ME. f. prec..] (۱) چادریں چڑھانا؛ جہاز کے پہلوؤں پر دھات کی چادریں چڑھانا؛ حفاظت یا خوبصورتی کے لئے کوئی دھات چڑھانا؛ قلعی کرنا؛ ملمع کرنا؛ سونا یا چاندی چڑھانا۔ (۲) طباعت کے لئے پلیٹ بنانا۔ (۳) (ٹکٹ وغیرہ کو) اپنی جگہ رکھنا؛ اس طرح (ٹکٹ کے صفحات) ترتیب دینا۔

**Plate-basket** : (n) چھری، کانٹے، چمچے اور رکابیاں رکھنے کی ٹوکری۔

**Plate-bolt** : (n) (۱) چٹخنی جو چپٹی پلیٹ پر پھسلتی ہے۔ (۲) چوڑے چپٹے سر والی چٹخنی۔

**Plate-bone** : (n) شانے کی ہڈی۔

**Plate-circuit** : (n) دور مُثتیرہ؛ پلیٹ کا دور۔

**Plate-cultivation/-culture**(n) شیشے کے پتروں یا ظروف پر جرثومے کی کاشت۔

**Plate-day** : (n) طلائی یا نقرئی جام کے لئے مقابلہ بازی کا دن۔

**Plate-glass** : (n) [f. plate, (n) + glass.] حلبی شیشہ؛ تختی شیشہ؛ اعلیٰ قسم کا موٹا شیشہ جن کا استعمال آئینوں اور کھڑکیوں کے لئے ہوتا ہے۔

**Plate-horse** : (n) وہ گھوڑا جو خاص طور پر انعام والی گھڑ دوڑ میں مقابلہ کرتا ہے؛ معمولی قسم کا گھوڑا (گھوڑ دوڑ کے لئے)۔

**Plate-layer** : (n) (۱) (قدیم) وہ جو پلیٹ کو لگانے، ترتیب سے رکھنے اور بدلنے کا ذمہ دار ہوتا ہے۔ (۲) ریلوے لائن کا ملازم جو راستے کو درست رکھنے کا ذمہ دار ہوتا ہے؛ ریل کی پٹری جمانے والا (ملازم)۔

**Plate-lock** : (n) ایسا تالا جس کا باہری خول چوبی ہو؛ نیز ایسا تالا جس میں پرزے آہنی پلیٹ پر ہوں۔

**Plate-man** (n) پلیٹ کا انچارج؛ ذمہ دار۔

**Plate-mark** : (n) [f. Plate, n + Mark.] (۱) سرکاری مہر؛ مہر تصدیق؛ وہ سرکاری مہر جو طلائی یا نقرئی اشیاء پر بطور تصدیق لگائی جائے۔ (۲) پلیٹ کے دباؤ سے ابھرنے والا نقش جو کنارے پر مرتسم ہو جائے۔

**Plate-matter** : (n) اخبارات کے لئے چھپائی کی پلیٹ۔

Plate-paper : (n) اعلیٰ قسم کا کاغذ جس پر نقش و نگار چھپے ہوں۔

Plate-powder : (n) کھانے کے کانٹے ، چمچے وغیرہ صاف کرنے کا سفوف۔

Plate-rack : (n) قاب گیر: چوبیں فریم جس پر رکابیاں و غیرہ رکھتے ہیں کہ خشک ہو جائیں۔

Plate-rail : (n) ابتدائی زمانے کی ریل کی چھٹی پٹری۔

Plate-roll : (v) کاغذکو براق کرنا(پلیٹ کے داب سے)۔

Plate-tracery : (n) (تعمیرات) پتھر کے کٹاؤ کا ٹھوس آرائشی کام جو دیکھنے میں معلوم ہوتا ھے که منقش چپٹی سطح کے داب سے بنا ھے۔

Plate-vein : (n) گھوڑے کے سر کی سیاہ رگ۔

Plate-wheel: (n) پہئیے کا مرکز جو دھات کے پلیٹ کے ذریعے گھیرے سے ملا ہو۔

Plateau/Plateanx/-eaus : (n) [OFr. 'platel', etc. dim. of 'plat.'] (۱) (جغرافیه) نجد: میدان مرتفع: بلند ہموار زمین: حدب۔ (۲) نقش دار کشتی: منقش خوان: منقش رکابی۔ (۳) لوح مزین: آراسته تختی۔ (۴) ایک قسم کی زنانه ٹوپی۔

Plated : (a) متورق: ورق دار: پلیٹ دار: دھات کے پتروں سے ڈھکا ہوا۔

Plateful : (n) پلیٹ بھر (مقدار): قاب بھر: رکابی بھر: طباق بھر۔

Platen/Platten : (n) [Fr. 'platine.'] قابچه: چھاپے کی مشین کی پلیٹ : مطبع کی پلیٹ : پلیٹیں (وہ پلیٹ جس سے کاغذ پر ٹائپ کا داب پڑتا ھے)۔

Platen-machine / Platen printing machine : (n) پلیٹن پریس: ایسا پریس جس میں مطبع کی پلیٹ ہو۔

Plater : (n) [f. Plate + -er.] (۱) ملمع ساز: ملمع کار: قلعی گر: سونا چاندی چڑھانے والا: پترا ساز: پترا کار۔ (۲) جہاز کے لئے فولاد وغیرہ کی چادریں بنانے والا۔ (۳) (گھڑ دوڑ) ادنیٰ درجے کا گھوڑا جو انعامی جام کے لئے دوڑتا ھے۔ (۴) (پلیٹ فارم) جس پر کھڑے ہو کر مقرر تقریر کرتا ھے۔

Platerer : (n) جو اجناس کو ورق کی صورت میں پیش کرے۔

Plateresque : (a) [Sp. 'plateresco', f. platero, + -esco.] آب نقرہ کے مانند: چاندی کے ورق کی طرح (نشاۃ ثانیه کے عہد میں ہسپانوی عمارات کی آرائش و زینت کے متعلق)۔

Platform : (n) [a. Fr. 'plateforme.'] (۱) چبوترہ: کرسی: مچان: ممبر: شہه نشین۔ (۲) پلیٹ فارم (ریل کا)۔ (۳) کسی فریق کی سیاسی اساس یا بنیاد یا اس کا با ضابطه نظام العمل : (خصوصاً امریکا میں) انتخاب کے لئے امیدواروں کا اعلان : کسی شے کی بنیاد یا اساس: سطح فکر: سطح، سطح مذاکرہ۔(۴) تخته سنگ. (۵) صاف اور نسبتاً بلند سطح زمین۔

Plateform : (v) [f. prec.] (۱) چبوترے پر رکھنا: کرسی پر بٹھانا: پلیٹ فارم پر رکھنا یا قائم کرنا۔ (۲) تقریر کرنا: لیکچر دینا۔

Plateform-car/-carriage : (n) (U.S.) نیچی چار پہیوں والی گاڑی یا ٹرک جو بھاری سامان ڈھونے کے لئے استعمال ہوتی ھے۔

Plateform-crane : (n) ایک بڑا دمکلا (بوجھ اٹھانے کا آله) جو ریلوے ٹرک پر رکھا ہو۔

Platform scale/-balance : (n) فرشی کانٹا: میزان طبلیه: قپّان۔

Platform ticket : (n) پلیٹ فارم ٹکٹ: پلیٹ فارم میں داخل ہونے کا اجازتی ٹکٹ۔

Plateformally : (adv.) مقرر کی طرح: عام مقرر کی طرز پر: فصاحت و بلاغت کے اعتبار سے۔

Plateformer : (n) اچھا مقرر: انتخابی اور سیاسی پروگرام بنانے والا۔

Plateformism : (n) پرزور انتخابی تقریر کرنا۔

Plathander : (n) (حیوانیات) افریقی مینڈک۔

Plathelminthes : (n) (۱) (حیوانیات) چپٹے کیڑے : کیچوے ۔ (۲) دیکھو Platyhelmithes۔

Platic : (a) [med. L. 'platicus.'] (علم النجوم) (دوستاروں کی قربت سے متعلق) نامعین یا ایک درجے کے اندر لیکن دو دیگر سیاروں کے کروں کے جوڑ کے نصف کے اندر ہو۔

Platin - : سابقه بمعنی پلاٹین یا طلائی سفید۔

Platina : (n) [Sp.] (۱) پلاٹینم: نقریه۔ (۲) دیکھو Platinum۔

Platina : (a) پلاٹین کی طرح۔

Platinate : (v) پلاٹین کی شکل میں لانا۔

Platinate : (n) پلاٹین کا نمك۔

Plating : (n) [f. Plate, v + -ing.] (۱) فعل (plate) کے معنوں میں۔ (۲) چاندی یا سونا چڑھا نے کا کام؛ ملمع کاری؛ ملمع سازی؛ قلعی گری۔ (۳) ملمع؛ قلعی؛ گلٹ۔ (۴) انعامی جام کے لئے یا انعامی جام کی دوڑ۔

Platinic: (a) [f. platinum + - ic.] (کیمیا) پلاٹینم کے ان مرکبات کے لئے مستعمل جن میں یہ اعلیٰ گرفت کے ساتھ موجود ہوتا ہے۔

Platiniferous:(a) [f.Platinum+ ferous.] پلاٹین دار؛ پلاٹینم خارج کرنے والا۔

Platinization : (n) ملمع سازی۔

Platinize : (v) [f. Platinum.] پلاٹینم چڑھانا؛ پلاٹینم کا ملمع چڑھانا؛ ملمع سازی کرنا؛ چاندی چڑھانا۔

Platino - : پلاٹینم کا جزو ترکیبی خصوصاً کیمیا میں ایسے مرکبات سمجھے جاتے ہیں جو دو گرفتہ ہوتے ہیں۔

Platinode : (n) [f. Platinum + Gr.. 'odos.'] (برقیات) وولٹائی (voltaic) خانے کا منفی استوانہ؛ وولٹائی خانے کی منفی تختی (یہ تختی اکثر اوقات نقریہ کی ہوتی ہے)۔

Platinoid : (n) [f. Platinum +-oid.] (۱) نقریہ نما؛ ایک مخلوط دھات جو نِکل ، جست اور تانبے سے مرکب ہوتی ہے اور جس میں کچھ پلاٹینم کی خاصیت بھی ہوتی ہے۔(۲) وہ دھاتیں جو نقریے کے ساتھ ملی ہوئی پائی جاتی ہیں۔

Platinoid : (a) پلاٹینم کے مشابہ ۔

Platinoso - : [Comb. form of mod. L. platinosus.] ترکیب جزئی بمعنی "پلاٹینم کا"۔

Platinotype : (n) [f. Platino - +type.] پلاٹینی ٹائپ؛ پلاٹینی چھپائی؛ نقریائی چھپائی؛ عکسی چھپائی کا ایک انداز۔

Platinous : (a) [f. next + -ous.] پلاٹینم کے ان تمام مرکبات کے لئے مستعمل جن میں یہ گرفت کے معمولی درجوں میں موجود ہوتا ہے۔

Platinum : (n) [mod. L., altered from 'Platina', after the names of other metals in -um.] پلاٹینم؛ نقریہ؛ایک قسم کی دھات جو شاذ و نادر پائی جاتی ہے اور جس کا رنگ چاندی کی طرح سفید ہوتا ہے لیکن اس میں چمک کم ہوتی ہے مگر وہ بہت وزن دار ہوتی ہے اور اس پر عام ایسڈ کا اثر نہیں ہوتا؛ اس کا استعمال خصوصاً کیمیاوی اور دوسرے سائنٹیفک کاموں میں ہوتا ہے قیمتی پتھر بٹھانے میں بھی استعمال ہوتا ہے؛ نیز توصیفی معنوں میں جیسے پلاٹینم کابنا ہوا؛ پلاٹینم کا یا اس پر مشتمل۔

Platinum-black : (n) پلاٹینم سیاہ؛ نقرۂ سیاہ (پلاٹینم جو ایک سیاہ سفوف کی شکل میں ہوتا ہے)۔

Platinum-lamp : (n) پلاٹینم کے تار والا روشن لیمپ۔

Platinum-metals : (n) پلاٹینی دھاتیں؛ نقرئی دھاتیں؛ جیسے اریڈیم اور اُسمیم وغیرہ۔

Platinum-zinc : (n) پلاٹینم اور جست کی پلیٹوں سے بنا ہوا جیسے ولٹامیل۔

Platitude : (n) [a. Fr., f. plat.] (۱) پرانی دہرائی فرسودہ بات یا قول؛ ایک عام یا پرانی بات (خصوصاً جو بڑے ثقہ پن اور سنجیدگی کے ساتھ بیان کی جائے ۔ (۲)(قول، بات کا) معمولی ہونا؛ پھیکاپن، بے لطف اور بے مزہ ہونا؛ پیش پا افتادہ ہونا؛ فرسودہ ہونا۔

Platitudinarian : (n) [Platitude, after latitudinatian.] فرسودہ اور عام بات کہنے والا۔

Platitudinarian:(a) فرسودہ بات یا قول کا عادی؛ ایسی عادت کی خصوصیت کا حامل۔

Platitudinarianism : (n) عام اور فرسودہ قول یا بات کہنے والا۔

Platitudinize : (v) عام پرانی باتیں کہنا۔

Platitudinous : (a) [f. platitude.] فرسودہ؛ پرانی دوہرائی ہوئی عام باتیں یا قول ؛ پیش پا افتادہ؛ عام معمولی باتوں یا مثالوں سے پر۔

Platitudinously : (adv.) عام پرانی، پیش پا افتادہ باتیں کہتے ہوئے۔

Platonic : (a) [ad. L. 'Platonicus.'] (۱) فلاطونی یا افلاطونی؛ افلاطون (مشہور یونانی حکیم متوفی ۳۴۷، ق۔م) کے متعلق۔ (۲) فلسفہ افلاطون کا یا اس سے متعلق۔ (۳) (عام استعمال میں) محض؛ لفظی ناقابل عمل؛ بے ضرر؛ بے نقصان۔ (۴) مخالف جنس سے روحانی محبت کے لئے مستعمل۔

Platonic love : (n) عشق فلاطونی؛ افلاطونی محبت، ذکور و اناث کے درمیان خالص روحانی محبت۔

Platonic year : (n) سال افلاطونی (قدیم مفروضہ کے مطابق) وہ زمانہ جس میں اجرام فلکی تمام برجوں کی سیر کرکے اپنے اصلی مقام پر آجاتے تھے۔

**Platonically : (adv.)** افلاطونی طریقے سے۔

**Platonics : (n)** فلاطونی عاشق و معشوق کا باہمی تکلم؛ راز و نیاز۔

**Platonism : (n) [ad. mod. L. 'platonismus', f. Plato.]** (۱) افلاطون یا اس کے مقلدین کا فلسفہ۔ (۲) (جمع میں) افلاطونی فلسفے کا اصول؛ افلاطون کا قول۔ (۳) افلاطونی عشق کا اصول یا عمل۔ (۴) فلاطونیت۔

**Platonist : (n) [ad. med. L. platonista.]** فلاطونیت کا پیرو؛ فلسفہ فلاطون کا متعلم؛ فلاطونی عاشق۔

**Platonize : (v)** (۱) افلا طونیت کا جامہ پہننا یا پہنانا یا رنگا جانا۔ (۲) فلسفۂ فلاطون کی پیروی کرنا۔

**Platoon : (n) [ad. Fr. 'peloton.']** (۱) پلاطون؛ پلاٹون؛ پیدل فوج کا چھوٹا دستہ خصوصاً ایسے سپاہیوں کا دستہ جو یکبارگی فائر کرے اور جس میں تقریباً ۶۰ سپاہی ہوتے ہیں اور جو لفٹینٹ کی کمان میں ہوتا ہے۔ (۲) یکبارگی فائر؛ باڑ۔ (۳) (موجودہ) آدھی کمپنی ، ڈبل کمپنی کا چھوٹا حصّہ۔

**Platter : (n) [ME, 'plater', a. AF.]** (خصوصاً قدیم) قاب؛ رکابی (عموماً لکڑی کی)؛ چھوٹا کٹھرا۔

**Platter-faced : (a)** چوڑے چہرے والا۔

**Platting : (n) [f. Plnt, v + -ing.]** نقشہ کشی؛مآل اندیشی؛ حصیر برائے کلاہ سازی؛حصیر بافی کا سامان۔

**Platy - : (Comb.)** جزو ترکیبی بمعنی "چوڑا، چپٹا؛ فراخ، کشادہ عریض۔

**Platy : (a)** (ارضیات) تہ دار ؛ پرت دار۔

**Platycephalic/-cephalous : (a)** چوڑے یا چپٹے سر والا؛ فراخ سر۔

**Platycephalous : (a)** چِپٹ سرا؛ چپٹے سر والا۔

**Platycnemic : (a)** (تشریح) فراخ و عریض ہڈیوں کا جو نچلے پیروں میں ہوتی ہے۔

**Platycnemia/ -mism/ -my : (a)** نچلے پیروں کی فراخ و عریض ہڈیاں ہونے کی کیفیت۔

**Platyhelmith/Plathelminth : (n) [f. mod. L. pl. 'Platyhelmintha.']** (حیوانیات) چپٹے کیڑے؛ کیچوے؛ کوئی چپٹا کیڑا۔

**Platymeter : (n)** ایک قسم کا آلہ جس سے مختلف برق گزاروں کی امالی صلاحیت کا اندازہ ہوتا ہے۔

**Platypod : (n) [f.. Gr. 'platapod.']** (حیوانیات) فراخ یا عریض کف پا والا جانور۔

**Platypod : (a)** (حیوانیات) فراخ یا عریض کف پا والا (جانور)۔

**Platypus : (n) [Gr. 'platipous.']** ایک دودھ پلانے والا آبی جانور جو آسٹریلیا میں پایا جاتا ہے اور جس کے پاؤں پر جھلی منڈھی ہوتی ہے اور چونچ بط کی سی ہوتی ہے؛ بط چونچ؛ بط منقار۔

**Platyrhine/Platyrrhine : (a) [mod. L. platyrrhinus.]** فراخ بینی چپڑنکا (بندر)؛ چوڑے نتھنوں والا (بندر)؛ چِپَٹ نکّا۔

**Platyrhine : (n)** چپٹ نکّا آدمی یا کاسۂ سر۔

**Plaud : (v) [L. 'plaudere'.]** (اب شاذ) تعریف کرنا؛ تحسین کرنا۔

**Plaud : (n)** تحسین؛ تعریف۔

**Plaudit : (n) [Shortened from next.]** تعریف؛ تحسین؛ آفریں؛ واہ وا۔

**Plaudite : (n) [L.]** کھیل کے آخر میں تحسین و تعریف کے لئے اپیل۔

**Plauditor : (n)** تعریف کرنے والا؛ تحسین کرنے والا۔

**Plauditory : (a)** تحسین انگیز؛ تشویق آمیز۔

**Plausibility : (n)[f.L. 'plausibilis.']** بظاہر معقولیت؛ احتمال؛ ظاہرداری۔

**Plausible : (a) [L. 'plausibilis.']** (۱) (استدلال ، بیان وغیرہ) بظاہر معقول؛ قرین قیاس؛ بظاہر خوشنما، عمدہ۔ (۲) (اشخاص وغیرہ) بظاہر قابل اعتماد۔ (۳) خلیق لیکن عموماً دھوکاباز؛ ظاہردار۔

**Plausibleness : (n)** (اب شاذ) ظاہر داری؛ بظاہر معقولیت۔

**Plausibly : (adv.)** ظاہر داری سے؛ بظاہر معقول طریقے سے۔

**Plausive : (a) [f. L. 'plaus'-,+-ive.]** (اب شاذ) ستائش آمیز۔ (۲) خوش آمدید۔ (۳) (مجازاً) وسیع۔

**Plautine : (a) [L. 'Plautinus.']** رومی طربیہ نگار شاعر پلوتس (۱۸۴ ق م) کی اسلوب کی خصوصیات کا حامل یا اس سے متعلق یا اس کی تقلید میں۔

**Play : (v) [OE, 'plaega.']** (۱) کھیلنا کودنا؛ چلنا پھرنا؛ اچھلنا کودنا؛ آہستہ مارنا؛ گرنا پڑنا۔ (۲) حرکت کرنا؛ آزادانہ

حرکت کرنا (کلوں وغیرہ کا)۔ (۳) (ہتھیار، چھری، کانٹے وغیرہ کو ہاتھ میں پکڑ کر) استعمال کرنا۔ (۴) (مچھلی کو ڈور سے) کھینچتے کھینچتے تھك جانے دینا۔ (۵) (کسی پر بندوق) چلانا؛ یا (بندوق کسی پر) چلنا۔ (۶) روشنی ڈالنا؛ روشنی کا پڑنا۔ (۷) (مذاق، دل لگی، چال، فریب وغیرہ کا کسی کو) ہدف بنانا۔ (۸) دل بہلانا؛ جی خوش کرنا؛ مزے اڑانا؛ اٹھکھیلیاں کرنا۔ (۹) (مقامی) (کام سے) غیر حاضر رہنا (خصوصاً ہڑتال والوں کا) ۔ (۱۰) کرکٹ، تاش وغیرہ کھیلنا؛ مشق کرنا۔ (۱۱) (مذاق، دل لگی کی خاطر) جھوٹ موٹ ظاہر کرنا؛ بننا۔ (۱۲) جوا کھیلنا۔ (۱۳) کھیل میں مقابلہ کرنا؛ کسی کو کھیل یا ٹیم میں شریك کرنا؛ کھیل میں نمائندگی کرنا؛ (کوئی چیز) حاصل کرنے کے لئے کھیل میں شریك ہونا۔ (۱۴) (مہرہ یا تاش کا پتّا) چلنا۔ (۱۵) (کرکٹ) (گیند کو) بلّے سے مارنا۔ (۱۶) بجانا؛ (کوئی باجا) بجانا۔ (۱۷) ایکٹ کرنا؛ ناٹك کھیلنا؛ (ڈراما) کھیلنا؛ نقل کرنا؛ کسی کا پارٹ ادا کرنا؛ سوانگ بھرنا۔ (۱۸) کسی کی طرح بننا۔

Bees play about flowers : شہد کی مکھیاں پھولوں پر منڈلاتی ہیں۔

Free trade is played out : آزادانہ تجارت کا خاتمہ ہو گیا۔

His fancy played round the idea : وہ اس تجویز پر خیال دوڑا رہا تھا۔

I feel played out : مجھے ایسا معلوم ہوا کہ مجھ میں سکت نہ رہی۔

Our horses were played out : ہمارے گھوڑے تھك گئے تھے۔

Smile played on hid lips : تبسم اس کے لبوں پر کھیل رہا تھا۔

To play a good knife & fork : خوب کھانا؛ پیٹ بھر کے کھانا۔

To play a good stick : پٹہ بازی میں مہارت پیدا کرنا۔

To play about/-around : کھیلنا؛ کودنا؛ اچھلنا؛ پھدکنا۔

To play at : کھیل میں مصروف ہونا؛ (مجازاً) بے دلی سے (لڑائی وغیرہ) لڑنا۔

To play body : مل کر دھوکا دینا۔

To play ducks and drakes : برباد کرنا؛ ضائع کرنا؛ اڑا دینا۔

To play fair : معاف معاملگی سے کام لینا۔

To play fast and loose : ناقابل اعتبار ہونا؛ اپنے قول و قرار یا فرض منصبی کی پروا نہ کرنا۔

To play foul : دھوکا بازی کرنا۔

To play in : حاضرین کی آمد کے وقت باجا بجانا۔

To play into the hands of : کسی کے ہاتھ میں کٹھ پتلی ہونا؛ جیسا دوسرا (مخالف یا شریك) چاہتا ہے اس کی گون کی کرنا۔

To play it on, play it low on, play (low) down on : (مبتذل) کسی سے ناجائز فائدہ اٹھانا۔

To play off : (۱) اپنے فائدے کے لئے (ایك کو دوسرے سے) بھڑا دینا؛ لڑا دینا۔ (۲) (کسی شخص کو خود اس کی طرف سے) اس طرح پیش کروانا کہ اس کو نقصان پہنچ جائے۔ (۳) بھگل گانٹھنا؛ جو فروش گندم نمائی کرنا۔

To play on : (کرکٹ) اپنی گیند کو اپنی وکٹ سے ٹکرانا اور خود آؤٹ ہو جانا۔

To play one's cards well : موقع سے خوب فائدہ اٹھانا۔

To play one's part well : (مجازاً) اپنا کام بحسن و خوبی انجام دینا۔

To play out : حاضرین کی رخصت کے وقت باجا بجانا۔

To play the deuce/-devil : (مجازاً) شیطنت اختیار کرنا۔

To play the first fiddle : پیش پیش رہنا۔

To play the fool : حماقت کرنا؛ بے وقوفی کرنا۔

To play the game : کھیل کے قواعد کی پابندی کرنا؛ (مجازاً) دادِ شرافت دینا۔

To play the second fiddle : دوسرے کے ہاتھ نیچے ہونا۔

To play truant : بھاگ جانا (کام سے یا مدرسے سے)۔

To play up : کھیل میں جان لڑا دینا۔

To play up to : (۱) کسی ڈرامہ میں اس طرح پارٹ کرنا کہ دوسرے کو مدد پہنچنے۔(۲) (مجازاً) خوشامد کرنا۔

To play upon : ابلہ فریبی کرنا؛ کسی کی زود اعتقادی سے نفع حاصل کرنا۔

To play upon the square : ایمانداری سے کھیلنا۔

To play upon words : ضلع جگت سے کام لینا۔

To play well : کھیلنے کے لئے عمدہ حال اور تیاری میں رہنا۔

To play with : (۱) کسی سے کھیلنا؛ دل بہلانا؛ طبیعت خوش کرنا۔ (۲) ہیچ؛ ادنی؛ معمولی (بات) سمجھنا؛ غیر اہم بیان کی پروا نہ کرنا؛ چٹکیوں میں اڑانا۔

Trisses play on the neck : زلفیں اس کی گردن پرلہرا رہی تھیں۔

Wind plays on water : ہوا پانی سے اٹکھیلیاں کرتی ہے۔

Play : (n) [ OE.'Plega. '] (۱) تیز، سبک یا وقفہ دار حرکت۔ (۲) سرگرمی؛ مشغلہ؛ عمل؛ حرکت۔ (۳) آزادئ عمل و حرکت؛ چلنے پھرنے کی آزادی؛ نقل و حرکت کے لئے جگہ؛حرکت کی گنجائش۔(۴) تفریح؛ دل بہلاؤ؛ دل لگی؛ کھیل؛ لہو و لعب۔ (۵) کھیل؛ بازی۔ (۶) کھیلنے کا انداز یا طریقہ؛ کھیلنے کی طرز۔ (۷) کھیل کے میدان کا حد بندی کیا ہوا حصہ۔ (۸) کام کرنا؛ موقوف کرنا؛ کام نہ کرنا (ہڑتال کے زمانے میں مزدوروں کا)۔ (۹) سوانگ؛ ناٹک؛ تمثیل؛ ڈراما۔ (۱۰) جوا؛ قمار بازی۔

Allow full play to curiosity : راز جوئی کی عادت کو پوری آزادی دینا۔

Ball is in play : (کرکٹ، فٹ بال) گیند کھیل میں ہے(کھلاڑی اس وقت گیند سے کھیل رہے ہیں)۔

Child's play : آسان یا معمولی کام؛ بازیچۂ اطفال؛ بچوں کا کھیل۔

Fair paly : مساوی برتاؤ۔

Foul play : حیلہ بازی؛ دھوکا؛ تلبیس؛ بے ایمانی کا کھیل۔

He said it only in play : اس نے صرف یہ دل لگی کے طور پر کہہ دیا تھا۔

In play : (گیند) میدان کی وہ حد جس کے اندر کھیل کھیلا جاتا ہو۔

Lively play of fancy : تخیل کی دلچسپ پرواز۔

Make play : (۱) مؤثر طریقے سے عمل کرنا۔ (۲) (شکار، دوڑ وغیرہ میں) تعاقب کرنے والوں کو (تعاقب کی) مشق کرانا۔

Out of play : گیند کھیل سے باہر ہے (کھلاڑی گیند سے نہیں کھیل رہے ہیں)۔

The play ground of Europe : سوئستان (جسے یورپ کا میدان لہو و لعب کہتے ہیں)۔

To come into full play : پوری طرح کار فرما ہونا۔

To come into play : حرکت میں آنا؛ عمل میں آنا۔

Play-acting : (n) اداکاری۔

Play-actor : (n) (حقارتاً) ایکٹر : ناٹکی؛ ڈراما کرنے والا۔

Play-actress : (n) ڈراما کرنے والی۔

Play-bill : (n) ناٹک کا اشتہار جس میں ایکٹر کا نام دے دیا جاتا ہے۔

Play-book : (n) ڈرامے کی کتاب۔

Play-by-play : (a) مربوط؛ بہم؛ مفصّل۔

Play-club : (n) (گولف) ایک قسم کا بلاّ۔

Play-day : (n) (۱) (قدیم) مدرسے کی تعطیل کا دن۔ (۲) ہفتے کا وہ دن جب کان کے مزدور وغیرہ کام نہیں کرتے۔

Play-debt : (n) جوئے کا قرض؛ وہ قرضہ جو قمار بازی میں لیا جائے۔

Play-fellow : (n) ساتھی کھلاڑی عموماًبچوں یا نوجوان کے لئے مستعمل؛ تفریح کا ساتھی؛ بچپن کا ساتھی۔

Play-field : (n) کھیل کا میدان۔

Play-fully : (adv.) مذاق میں؛ خوش طبعی سے؛ ٹھٹھوں سے؛ مزاحانہ؛ لاعبانہ؛ کھیل کے طور پر؛ مزاح کے انداز سے؛ کھلاڑی پن سے۔

Play-game : (n) (مجازاً) بچوں کا کھیل۔

Play-going : (n) اکثر ناٹک دیکھنے والا۔

Play-going : (a) ناٹك دیکھنے کا عادی۔

Play-off : (n) دو بارہ کھیلنا (مساوات کے فیصل کے لئے)۔

Play off : (v) دو بارہ کھیلنا (قطعی نتیجہ کے لئے)؛ دوبارہ کھیل کر مساوات کا فیصلہ کرنا؛ کھیل کو پورا کرنا (جس کے درمیان رخنہ پڑ گیا ہو)۔

Play on words /-upon- : (v) تجنیس؛ جگت؛ ہم آواز لیکن مختلف معنی رکھنے والے الفاظ کا طنزیانہ استعمال۔

Play bet/ Pay - : (n) ایسی شرط جو ہر حالت میں قائم رہے خواہ گھوڑا دوڑے یا نہ دوڑے۔

Play out : (v) (۱) آخر تك ڈٹے رہنا؛ آخر تك کھیلنا۔ (۲) ختم کرنا؛ تمام کرنا۔ (۳) واضح کرنا؛ آشکار اکرنا۔ (۴) تہ نشیں ہو جانا۔

Play right : (n) ڈراما نگار کا حق ملکیت۔

Play yard کھیل کا میدان ۔

Playa : (n) [Sp.] (۱) گڈھا جہاں برسات کا پانی جمع ہو جاتا ھے۔ (۲) نمك زار (سوکھا ہوا)۔

Playable : (a) کھیلنے کے قابل (گیند، میدان، انٹے کی میز وغیرہ)۔

Player : (n) [OE. 'Plegere.'] (۱) کھلاڑی؛ وہ جو کسی کھیل میں مہارت رکھتا ہو ۔ (۲) قمار باز : جوا کھیلنے والا؛ پیشہ ور کھلاڑی (کسی کھیل کا)۔ (۳) ادا کار؛ ایکٹر؛ ناٹکی؛ ڈراما کرنے والا۔ (۴) سازندہ؛ نوازندہ؛ نے نواز۔ (۵) (بلیرڈ، کرکٹ) وہ گیند جو بعد میں کھیلی جائے۔

Player-piano : (n) خود کار پیانو؛ وہ پیانو جو ایسے آلات سے مجہز ہو کہ یہ خود بجتا رہے۔

Playful : (a) شوخ؛ طناز؛ کھلاڑ؛ کھلاڑی؛ چنچل؛ اچپل؛ زندہ دل؛ دل لگی باز؛ پر مذاق : ظریفانہ : مذاقیہ : مسخرے پن سے۔

Playfulness : (n) کھلاڑ پن؛ چنچل پن؛ اچپلاہٹ؛ دل لگی بازی۔

Playgoer : (n) اکثر دار التمثیل جانے والا؛ اکثر ناٹك دیکھنے والا۔

Playground : (n) کھیل کا میدان (جو اسکول یا کالج سے متعلق ہوتاھے)۔

Playhouse : (n) دارالتمثیل؛سوانگ گھر؛تھیٹر۔

Playing : (n) کھیل؛ بازی؛ کھیلنا؛ جوا؛ تفریح؛ سیر۔

Playing-cards : (n) تاش۔

Playlet : (n) مختصر ڈراما؛ تمثیلچہ۔

Playmate : (n) ساتھی ادا کار؛ ساتھی ایکٹر؛ شریك ادا کار۔

Playroom : (n) بچوں کے کھیلنے کا کمرہ؛ کمرہ جہاں بچے کھیل سکیں۔

Playsome : (a) (روز مرہ) کھلاڑی؛کھیل پر مائل؛ بازی کناں۔

Playsomely : (adv.) بازی کناں : کھیلتے ہوئے۔

Playtable : (n) کھیل کی میز۔

Plaything : (n) لعبت؛ کھلونا؛ (مجازاً) آدمی جانور یا کوئی شے جو کھلونا سمجھا جائے۔

Playtime : (n) کھیل یا تفریح کا وقت۔

Playwright : (n) ڈراما نگار؛ تمثیل نگار؛ سوانگ لکھنے والا۔

Playwrighting : (n) فن ڈراما نگاری؛ فن تمثیل نگاری۔

Plaza : (n) [L. 'Platea.'] (اسپین وغیرہ) بازار؛ میدان۔

Plea : (n) [ME., 'Plaid', p'lai.] (۱) عذر؛ اعتذار؛ حجت؛ استدلال؛دلیل؛ جواب۔ (۲) (قانون) تحریری بیان؛ صفائی؛ جواب دہی۔ (۳) (تاریخ) مقدمہ؛ استغاثہ۔

Court of common pleas : عدالت عذرات عامہ : انگلستان کی دیوانی عدالت (منسوخ شدہ ۱۸۵۷ء)۔

Special plea : (عدالت یا فوجداری میں) عذرخاص (جس میں کوئی نیا واقعہ بیان کیا جائے)۔

To hold a plea : (کسی شے کی) استدعا کرنا۔

To hold pleas : عدالت میں عرضی پیش کرنا۔

Plea : (v) (اسکاچستان) عرضی پیش کرنا؛ عرض حال پیش کرنا؛ دعویٰ پیش کرنا۔

Pleach : (v) [ME. ' pleche.'] بل دینا : مروڑنا : بٹنا : لپیٹنا : ملانا : گونتھنا؛ گوندھنا۔

Pleached : (a) (۱) (شاخوں کے لئے) گوندھا ہوا : جڑا ہوا؛ ملا ہوا۔ (۲) بہ صورت چہار زانو؛ دو بازو باندھے ہوئے۔ (۳) جڑی ہوئی شاخوں سے بنی ہوئی محراب۔

Plead : (v) [ME. 'Plaiden, plaidi.'] : (۱) وکالت کرنا۔ (۲) حجت کرنا : استدلال کرنا؛ دلیل کرنا؛ بحث کرنا۔ (۳) عذر کرنا؛ عذر پیش کرنا؛ عذر بیان کرنا؛ عذر میں پیش کرنا؛ براء ت کے ثبوت میں پیش کرنا۔

Plead against : (v) (کسی شے یا فیصلے کے) خلاف پیروی کرنا۔

Plead for : (v) (کسی شے ، فیصلے یا شخص کے لئے) پیروی کرنا۔

Plead guilty : (v) اقبال جرم کرنا؛ اعتراف جرم کرنا؛ (نیز مجازاً)۔

Plead not guilty : (v) (فوجی یا عدالتی قانون) انکار جرم کرنا۔

Plead with : (v) (کسی شخص کے لئے یا کسی شے کے موافق یا مخالف کسی شخص کے سامنے) پر جوش استدعا کرنا۔

Pleadable : (a) عذر پذیر؛ عذر میں پیش کرنے کے قابل۔

Pleader : (n) [ME. 'Playdur,-our.'] وکیل : وہ جو کسی فریق یا مقدمہ کا مختار یا پیروکار ہو؛ وکالت کرنے والا؛ ایڈوکیٹ۔

Special pleader : اسپیشل پلیڈر : Inns of court کا رکن جس کے سپرد قانونی معاملات میں رائے دینا اور بعض غیر معمولی کاروائیوں کا انجام دینا ہے۔

Pleading : (n) [ME. f. 'Plead.'] (۱) وکالت؛ استدلال۔ (۲) عدالت میں وکالت پیش کرنا؛ عذر پیش کرنے کا آرٹ؛ اس آرٹ کے متعلق اصول و ضوابط۔ (۳) بیان فریقین (بنائے دعویٰ یا جواب دہی و بیان صفائی عموماً تحریری)۔(۴) (عام) وکالت؛ عذر خواہی؛ پرجوش استدعا۔

Special pleading : (۱)(قانون) مخصوص عذر داری(فریق مخالف کے الزامات کی تردید کے علاوہ دوسرے عذرات اور دلائل) ۔ (۲) (عامیانہ) بات بنانا۔

Pleading : (a) عذر دار؛ عذر خواہ۔

Pleadingly : (adv.) به منت و سماجت : پُر جوش استدعا کرتے ہوئے : عذرداری کے ساتھ ۔

Pleadingness : (n) عذر داری۔

Pleasance : (n) [OFr. 'Plaisance.'] (۱)(قدیم)مسرت؛ انبساط؛ فرحت؛ لذت و سرور۔ (۲) عیش و طرب؛ عیش و نشاط۔ (۳) تفریح گاہ؛ پائیں باغ؛ خانہ باغ (اب صرف خاص اسماء کے ساتھ باقی ہے یعنی کوچہ یا جگہ کے ساتھ)۔

Pleasant : (a) (۱) خوش گوار؛ خوش مزہ؛ خوش پذیر؛ خوش نما؛ فرحت بخش : تازگی بخش؛ زندہ دل؛ خندہ پیشانی۔ (۲)عمدہ؛ نفیس؛ مرغوب؛ خوش آیند؛ پسندیدہ؛ پُر لطف۔ (۳) (قدیم) ظریف؛ خوش مزاج؛ زندہ دل؛ خوش طبع؛ ظریفانہ؛ پُر ظرافت؛ پُر مذاق۔

Has a pleasant manner : (وہ) خوش اطوار ہے۔

Spent a pleasant evening : (ہم نے) پر لطف شام گذاری۔

Pleasant breeze : (n) خوش گوار ہوا۔

Pleasant companion : (n) یار زندہ دل؛ یار شاطر۔

Pleasant discovery : (n) پر لطف انکشاف۔

Pleasant flavour : (n) خوش گوار ذائقہ : خوشگوار مہك ۔

Pleasantly : (adv.) پسندیدہ، پُر لطف طریقے سے۔

Pleasantness : (n) خوش گوار ہونا؛ پسندیدگی؛ خوش آیندگی؛پرلطف وغیرہ ہونا؛ دل پذیری؛ دل پسندی؛ عیش؛ طرب؛ احساس خوشی؛ حس ہیجان۔

Pleasantry : (n) [Fr. 'Plaisanterie', f. 'Plaisant.'] (۱) خوش طبعی؛ پر مذاق ہونا؛ ظرافت؛ لطیفہ گوئی۔ (۲) مطائبہ؛ مذاق یا دل لگی کا فقرہ۔ (۳) (مجازاً) لذت؛ خوشی؛ طرب۔

Please : (v) [ME. 'Plaise, pleise, plese.'] (۱) خوش کرنا؛ سرگرم کرنا؛ شاد کرنا؛ مسرور کرنا؛ محظوظ کرنا یا راضی کرنا۔ (۲) اچھا، احسن، مناسب خیال کرنا یا سمجھنا؛ پسند آنا۔ (۳) بذلہ گوئی کرنا ؛ شوخ طبعی کرنا ۔ (۴) (صیغۂ امر) براہ کرم؛ مہربانی کرکے (یہاں please دراصل may it please you کا قائم مقام ہے)؛ لیکن اب 'It you please' کا مخفف ہے۔

Pleased : (a) مطمئن؛ خوش؛ تسکین یا مسرت کے جذبے سے متاثر۔

Pleasedly : (adv.) خوشی سے؛ تسکین کے ساتھ؛ مسرور ہوکر۔

Pleasedness : (n) مسرت؛ خوشی؛ انبساط ۔

Pleaser : (n) وہ شخص یا شے جو انبساط و سرور بخشے یا اس کی کوشش کرے ۔

Pleasing : (n) خوش کرنے کا عمل؛ شاد کرنے کا عمل ۔

Pleasing : (a) خوش کن؛ دلپذیر؛ مسرت بخش؛ انبساط آگیں ۔

Pleasurable : (a) قابل لذت : لائق انبساط : دل پذیر : لذت بخش : مسرت بخش ۔

Pleasurableness : (n) مسرت بخش : پر لطف وغیرہ ہونا ۔

Pleasurably : (adv.) لطف سے: آرام سے: مسرت میں۔

Pleasure : (n) [ME.'Plesir.'] (۱) خوشی و خرمی:مسرت: انبساط:حظ: مزہ ۔ (۲) حظ نفس: بھوگ بلاس: عیش و عشرت: عیش پرستی: عیاشی۔ (۳) خواہش: مرضی: رضامندی: خوشنودی۔ (۴) خوشی بخشنے والی صفت: پر لطف ہونا۔

A life given up to pleasure : عیاشانہ زندگی: عیش پرستانہ زندگی۔

At (one's) pleasure/At pleasure : حسب خواہش یا مرضی۔

Can be altered at pleasure : بہ حسب خواہش یا مرضی تبدیل ہو سکتا ہے۔

Can be postponed during our pleasure : یہ ہماری خواہش یا مرضی پر ملتوی ہو سکتا ہے۔

Do me the pleasure of dining with me : شریک طعام ہو کر آپ مجھے مسرت بخشیں۔

He takes pleasure in contradicting/-contradiction : اس کو تردید میں مسرت حاصل ہوتی ہے۔

I shall not consult his pleasure : میں اس کی رضا جوئی نہیں کروں گا۔

It is our pleasure to : ہماری یہ خواہش ہے کہ۔

It is our pleasure to submit balancesheet : (عامیانہ) ہماری یہ خواہش ہے کہ روشن باقی پیش کریں۔

Man of pleasure : اوباش: عیش پرست: عیاش ۔

To do (one) a pleaure : خوش کرنا: تسکین دینا: موافق ہونا۔

To take (a) pleasure : کسی کام میں خوش ہونا: کسی کام کو انجام دینے میں‌مسرت حاصل کرنا۔

Pleasure : (v) [f. prec. (n).] (۱) (کسی کو) خوش کرنا: مسرت بخشنا (اب شاذ)۔ (۲) (کسی چیز یا فعل سے) خوش ہونا: حظ اٹھانا: مسرور ہونا۔

Pleasureful : (a) پر مسرت: نشاط آگیں۔

Pleasureless : (a) مسرت سے خالی: بے کیف۔

Pleasurer : (n) [f. pleasure+-er.] جویائے لذت : عیش طلب ۔

Pleasurist: (n) [f.pleasure,(n)+-ist.] لذت یا انبساط کا پجاری: عیش طلب۔

Pleat : (n) [By -from of 'Plait'. (n):] تہ : چنٹ : شکن ۔

Pleat : (v) [By -from of 'Plait.'] تہ کرنا: شکن ڈالنا: چنٹ ڈالنا: منڈی گوندنا: چٹیا گوندنا۔

Accordian pleated : (مشین کے ذریعہ) نفیس شکن ڈالا ہوا۔

Knife-pleated : چاقو کے پھل سے ہاتھ کے ذریعہ تہ کیا ہوا۔

Pleater : (n) شکن ڈالنے والا: (لباس) استری کرنے والا۔

Pleating : (n) دیکھو Pleat

Pleb : (n) [Fr. 'Plebe.'] (عامیانہ) نیچی ذات کا شخص: ادنی یا عامی۔

Plebe : (n) [Fr.] ملٹری اکیڈمی یا بحریہ اکیڈمی کی پہلی جماعت کا رکن۔

Plebeian : (n) [L. 'Plebeius.'] (روما) عامی(جو طبقۂ امراء سے نہ ہو): عامی جو امرا کے طبقے سے نہ ہو۔

Plebeian : (a) (۱) نیچی ذات کا: عوام کا۔ (۲)رذیل : کمینہ: ادنی: اجڈ: انگھڑ: گنوار: عامیانہ ۔

Plebeianism/Plebianism : (n) ادنی یا عام کردار یا طرز: عامیانہ پن: خشونت: بے آدابی: عوام الناس۔

Plebeianize : (v) ادنی درجے تک پہنچا دینا: عامیانہ بنا دینا: عوام الناس کی طرح برتاؤ کرنا۔

Plebeianly : (adv.) ادنی طریقے سے : عامیانہ طور سے ۔

Plebeianness : (n) عوام الناس ہونا : ادنی ہونا۔

Plebiscitary/Plebiscitarian : (a) رائے عامہ کے متعلق ۔

Plebiscite/Plebescite : (n) [Fr. 'Plebiscite.'] (۱) (تاریخ روما)قانون موضوعۂ مجلس عوام۔ (۲) رائے عامہ (کسی اہم جمہوری معاملے میں رائے دہندگان کا بلاتوسط نمائندہ رائے دینا) ۔

(۳) رائے عامہ کا با ضابطہ یا بے ضابطہ اظہار۔

Plebiscitum : (a) [L. f. 'Plebis+scitum.'] (۱) (تاریخ روما) عوام الناس کے ذریعہ بنایا ہوا قانون۔ (۲) رائے عامہ۔

Plebs : (n) [L.(earlier'Plebes'.)] جنتا؛ عامہ؛ عوام؛ عوام الناس؛ قاطبۂ مردم۔

Plectognath : (n) [f. mod. L. 'Plectognathi .'] (نباتیات) ملفوف فکہ ماہی۔

Plectognath : (a) Plectognath کی ذات کی مچھلی کے متعلق۔

Plectospondyl : (n) [f. mod. L. 'Plectospondyli.'] ایک قسم کی مچھلی۔

Plectospondyl/-ous : (a) ایک قسم کی مچھلی کے متعلق۔

Plectrum : (a) [L. a. 'Plector.'] مضراب؛ زخمہ۔

Pledge : (n) [OFr. 'Plege.'] (۱) شے مکفولہ؛ شے مرہونہ؛ جو چیز رہن رکھی جائے؛ جو شے گروی کی جائے۔ (۲) کفالت؛ آڑ؛ ضمانت؛ رہن۔ (۳) (مجازاً) بچہ؛ نشان عنایت؛ وہ شے جو اظہار عنایت کے طور پردی گئی ہو۔ (۴) جام صحت نوش کرنا۔ (۵) وعدہ؛ عہد؛ پیمان۔ (۶) حلف؛ قسم؛ سوگند (ترکِ مے کی)۔ (۷) (سیاسیات) پیمان رہنما؛ لیڈر کا عہد (کوئی خاص طرز عمل اختیار کرنے یا نہ کرنے پر)۔

The (temperance, total abstinence) pledge : سوگند (ترک مے کی)۔

To take, sign, keep the pledge : (مے سے) توبہ کرنا؛ سوگند کھانا؛ اس کے حلف نامے پر دستخط کرنا؛اس توبہ پر قائم رہنا۔

Under the pledge of secrecy : بہ پیمان رازداری؛بہ وعدۂ راز داری۔

Pledge : (v) [Late ME. pleg(g)e.] (۱) گرو رکھنا؛ گروی کرنا؛ رہن رکھنا؛ مکفول کرنا۔ (۲) عہد، وعدہ، پیمان کرنا۔ (۳) (مجازاً) قول ہارنا ؛ زبان ہارنا ؛ زبان دینا ؛ بات ہارنا۔ (۴) (کسی کا)جام صحت پینا۔

Pledgeable : (a) (۱) قابل رہن؛ قابل گروی؛ لائق کفالت؛ قابل ضمانت؛ جو شے ضمانت میں دی جا سکے۔ (۲) لائق عہد و پیمان۔

Pledgee : (n) گرودار؛ مرتہن۔

Pledger/Pledgor : (n) (۱)راہن؛ گرو کنندہ۔ (۲)(کسی کا)جام صحت پینے والا۔

Pledget : (n) [Origin unkn.] پھایا ؛ زخم پر رکھے جانے والا پھائے کا کپڑا۔

Pledgetaking : (n) (قانون) پیمان گیری۔

Pleiad/Pleiads : (n) [L. pleias.] (۱) عقد ثریا؛ خوشۂ پروین؛ جھمکا؛ سپّت رشی۔ (۲) (مجازاً) (واحد) سات رتن؛ اشخاص یا اشیاء کا شاندار اجتماع خصوصاً سات کا جیسے فرانسیسی نشاۃ ثانیہ کے شعرا کی جماعت جو فرانسیسی زبان میں La Pleiade کے نام سے موسوم ہے۔

Plein-air : (n) کھلی فضا۔

Plein-air/Plain-air : ( a) [from the French phrase 'Plein air.'] (۱) کھلی فضا سے متعلق، مصوری کے بعض دبستان کے لئے مستعمل جن کا مقصد فضا اور روشنی کے اثرات کی نمائندگی کرنا تھا جو اسٹوڈیو میں ناقابل دید تھے۔

Pleio-/plio-/pleo - : (Prefix) سابقہ بمعنی 'بیش'۔

Pleiocene/Pleiohippus : (۱)(طبقات) پلیوسینی عصر؛ جدیدتر عصر؛ پلیوسینی تعلیم یا بناوٹ۔ (۲) دیکھو Pleiocene۔

Pleiostocene : (n) [f. Gr. 'Plaistos', +'kaivos.'] (طبقات الارض) پلیسٹوسین؛ جدید ترین طبقہ؛ نوترین طبقہ؛ وہ طبقہ جو جدید تر طبقے کے بعد پیدا ہوا ہو۔

Pleistocene : (a) جدید ترین؛ نوترین۔

Pleistocene period : (n) برفانی دور ؛ پلیسٹوسینی دور۔

Plenarily : (adv.) پورے، مکمل، غیر محدود، غیر مشروط طور پر۔

Plenarty : (n) [AFr. 'Plenerte.'] (قانون کلیسا) کلیسائی وقف یا جاگیر کے پُر یا مملو ہونے کی حالت۔

Plenary : (a) [Late L. 'Plenarius', f. 'Plenus.'] (۱) پورا؛ کامل؛ مکمل؛ تمام؛ جملہ؛ کل۔ (۲) مطلق؛ غیر محدود؛ غیر مقید؛ غیر مشروط۔(۳)( جلسہ) کامل؛ (مجلس) مکمل؛ وہ (جلسہ) جس میں تمام ارکان شریک ہوں۔

Plenary authority : (n) (سیاسیات) اختیارِ کلی۔

Plenary indulgence : (n) عفو عمومی گناہاں۔

Plenary inspiration : (n) الہام کامل الہٰی جس میں تمام امور کی اطلاع شامل ہو۔

Plenilunal/Plenilunar/Plenilunary : (a) ماہ کامل کا یا ماہ کامل کے مانند: ماہ کاملی: بدری۔

Plenilune : (n) [L. 'Plenilunium.'] (خصوصاً شاعرانہ) ماہ کامل: بدر: چودھویں کا چاند: ماہ کامل کا وقت۔

Plenipo : (بول چال) Plenipotentiary کا مخفف۔

Plenipotence : (n) (شاذ) اختیار کامل: پورا اختیار۔

Plenipotency : (n) [f. 'Plenipotens.] (شاذ) اختیار کامل۔

Plenipotent : (a) [late. L. 'Plenipotens.'] (شاذ) مدار المہام: اختیار کلی رکھنے والا۔

Plenipotential : (a) (شاذ) اختیار کلی کا حامل: مدار المہام کا یا اس کے متعلق۔

Plenipotentiary : (n) [L. 'Plenipotentiarius.'] (۱) مختار کل: سفیر بہ اختیارات کامل: وہ سفیر جس کو اختیارات تمیزی حاصل ہوں: وکیل مطلق: مدار المہام۔ (۲) جس کو اختیارات کامل حاصل ہوں۔

Plenipotentiary : (a) (اختیارات) کامل: غیر محدود: غیر مشروط۔

Plenish : (v) [OFr. 'pleniss'- L. 'plenus.'] (خصوصاً اسکاچستانی) بھرنا: پُر کرنا: اثاثہ ڈالنا: مصرف شدہ شے کے بدلے نئی چیز لانا (برطانیہ) : مجہز کرنا : سامان سے پُر کرنا : اثاثہ اور ضروری اشیاء سے مجہز کرنا۔

Plenishing: (n) پُر کرنے کا عمل: سامان سے لیس کرنے کا عمل: جہیز: فرنیچر۔

Plenism : (n) ملائیت۔

Plenist : (n) معتقد ملاء: ملائیتی: وہ جو معتقد ہوکہ فطرت میں خلا کا وجود نہیں۔

Plenitude : (n) [L. 'plenitudo', f. plenus.'] (۱) کاملیت: کمالیت۔ (۲) کثرت: فراوانی: بہتات: اِفراط۔ (۳) (طب) اِمتِلاء دَموی۔

Plenitudinous : (a) کامل: فراواں : پُر: مطلق: سرشار: (مزاحاً) قوی ہیکل: نیرومند۔

Plenteous : (a) [ME. 'Plentiferous.'] کافی: فراواں: وافر: سر شار: پُر ثمر: بخشنے والا: توانگر: دولت مند۔

Plenteously : (adv.) فراوانی سے: کثرت کے ساتھ: افزونی سے۔

Plenteousness : (n) کثرت: افراط: وفور: افزونی۔

Plentiful : (a) کثیر: خطیر: وافر: افزوں: بہت: زیادہ: بکثرت: بہ افراط۔

Plentifully (adv.) بہ کثرت: بہ افراط: بہ افزونی: وافر طور پر: کثرت سے: سرسائی سے۔

Plentifulness : (n) کثرت: افراط: افزونی: سرسائی: بہتات: زیادتی۔

Plenty : (n) [OFr. 'Plentet.'] زیادتی: کثرت: افراط: افزونی: بہتات: سرسائی: کافی ہونا۔

Plenty : (a) زیادہ: کثرت: بہت: فراواں: متعدد (خصوصاً بول چال میں)۔

Plenty : (adv.) (بول چال) کافی: کثرت کے ساتھ: فراوانی کے ساتھ۔

Plenty large : (a) کافی بڑا۔

Plenty of cake : (n) کیکوں کی افراط: بہت سے کیک۔

Plenty of work : (n) بہت زیادہ کام۔

Plenum : (n) [L. 'Plenus.'] (۱) (طبیعیات) مثلاً: فضائی پُر : وہ جگہ جو مادے سے پُر ہو۔ (۲) (سیاسیات) اجتماع کامل: بھری مجلس: بھری محفل: پوری جماعت۔

Plenum method/-system : (n) (کمرے وغیرہ میں) ہوا کے داخل و خارج کرنے یاآمدورفت کا ایک خاص نظام: نظام ملائی۔

Pleochroic : (a) [f. pleo-Pleio+Gr. 'chros' + -ic.'] (بلور کے متعلق) بیش لونی: مختلف رنگوں کی خصوصیات کا حامل۔

Pleochroism : (n) بسیارلونیت:بیش لونیت: بلور کی وہ خاصیت جس سے نور کے مقابل مختلف رنگوں کا پتہ چلے۔

Pleochromatic : دیکھو Pleochroic

Pleochromatism : دیکھو Pleochroism

Pleochrous : (a) دیکھو Pleochroic

Pleomorphic : (a) (۱) (حیاتیات) بیش لونی: بسیار شکل کا حامل: زندگی کے مختلف مراحل میں مختلف شکلوں کا حامل :

جیسے بعض جراثیم اور سماروغ میں بسیار شکلیت موجود ہوتی ھے۔ (۲) (معدنیات) دو یا زیادہ بنیادی طور پر مختلف شکلوں میں قلم پذیر۔

Pleomorphism : (n) (حیاتیات) بسیار شکلیت ظاہر کرنے کی حالت یا حقیقت۔

Pleomorphous : دیکھو Pleomorphic

Pleon : (n) [arbitrarily, Gr. 'Pleo.'] (حیوانیات) شنائیہ: شکمیّہ۔

Pleonasm : (n) [L. 'Pleonasmus.'] (!) حشو و زوائد کا استعمال: بھرتی کے الفاظ کا استعمال: حشو قبیح: حشویت۔ (۲) تکرار: دراز نویسی: دراز گوئی۔ (۳) (نیز مجازاً) فضول نویسی: فضول گوئی: حشویت۔

Pleonaste/Pleonast : (n) [Fr.] (معدنیات) یا قوت جس میں لوہا اور میگنیز مخلوط ہوں۔

Pleonastic : (a) زائد: حشوی: بھرتی کا۔

Pleonastic : (a) سیاہ یا قوت کی مانند۔

Pleonastically : (adv.) ازروئے حشو و زوائد: حشوی طور پر۔

Pleopod : (n) [f. as 'Pleon + Gr. 'Pod, post.'] (حیوانیات) شناپا: شنائیہ کا وہ عضو جس سے وہ تیرتا ہو۔

Pleroma : (n) [Gr. 'Pleroma.'] مِل: پُری: روحانی کائنات جو خدا کا مسکن اور اس کے ساری قوتوں کا مظہر ھے۔

Plerome : (n) [G. 'Plerom.'] (نباتیات) قلب مُقسِمہ: ابتدائی نسیج کی سب سے اندرونی تہ بعد میں بڑھ کرمغز کا جزو ہوجاتی ھے۔

Plerophory : (n) [Gr. 'Plerophoria.'] (اب شاذ و نادر) یقین کامل یا قطعیت: ایمان: یقین محکم۔

Plesio - : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی نزدیک۔

Plesiomorphic : (a) متشکل ہونے کے قریب۔

Plesiomorphism : (n) متشکل ہونے کے قریب کی حالت یا حقیقت۔

Plesiomorphous : (a) (بلور) شکل کے بہت قریب: ایسی شکلوں میں قلم پذیری جو ایک دوسرے کی مشابہ ہوں مگر یکساں نہیں۔

Plesiosaur : (n) ایک قسم کا سانپ جو اب پایا نہیں جاتا۔

Plesiosaurian : (n) Plesiosaurus نوع کا سانپ۔

Plesiosaurian : (a) اس نوع کے متعلق۔

Plesiosaurus : (n) میان حیاتی سوسمار: سمندری سانپ کی ایک نوع جس کی گردن لمبی، سر چھوٹا اور دم کوتاہ ہوتی تھی۔

Plessimeter : (n) [f. 'Plessimetre.'] (۱) (طب) لوح دق: ضرب پیما: صدمہ پیما۔ (۲) دیکھو Pleximeter .

Plethora : (n) [med. L.] (۱) امتلا دموی: کثرت الدم: غلبہ خون: یہ ایک مرض کی حالت ھے جس میں خون میں سرخ جسیمے بڑھ جاتے ہیں۔ (۲) (مجازاً) نقصان دہ کثرت: مضر افراط: بے جا فراوانی۔

Plethoric : (a) (۱) کثیرالدم سے متعلق۔ (۲) بے جا طور پر وافر: مضر طور سے پُر، مملو۔

Plethorically : (adv.) بے جا فراوانی سے: بے جا طور پر وافر کی حالت میں۔

Plethory : (n) [irreg. f. 'Plethora.'] دیکھو Plethora

Plethron : (a) [Gr. 'Plethron.'] لمبائی کا ایک قدیم یونانی ناپ جو ۱۰۱ فٹ کے برابر ہوتا ھے۔

Plethysmograph : (n) [f. Gr. 'Plethysmos'+-'graph.'] تغیر اعضاء نگار: ایک آلہ جس سے جذبات سے گردش خون میں پیدا ہونے والے تغیرات کا اندازہ لگایا جاتا ھے۔

Plethysmographic : (a) تغیر اعضاء نگار کے متعلق۔

Plethysmography : (n) تغیر اعضاء نگار کا استعمال۔

Pleura : (n) [med. L.] (۱) (نباتیات و حیوانیات) غشاالجنب: غشاء الّریہ والصدر: پھیپھڑے کا پردہ (جمع) پلیورا۔ (۲) بے ریڑھ کے جانوروں کے پہلو کا ایک حصہ۔

Pleural : (a) غشاء الّریہ کے متعلق۔

Pleural : (a) [f. Pleuron+-al.] پہلو کا: بغلی۔

Pleuralgia : (n) [mod. L.f.Gr. 'Pleura', +-'algia.'] درد پہلو: درد سینہ۔

Pleuralgic : (a) درد پہلو کے متعلق: درد سینہ کے متعلق۔

Pleurapophysial : (a) جنبی زائدہ سے متعلق: کاذب پسلی سے متعلق۔

Pleurapophysis/Pleurapophyses : (n) [mod. L. f. Gr. 'Pleura' + 'apophy-sis.'] جنبی زائدہ: کاذب پسلی۔

Pleurenhym/Pleurenchyma:(n)[mod.L.f.Gr. 'Pleuron+enchyma.'] (نباتیات) نسیج چوبی: لکڑی کی نسیج جس پر پودوں کے چوبی حصے مشتمل ہوتے ہیں۔

Pleurenchymatous : (a) نسیج چوبی کے متعلق۔

Pleurisy : (n) [OFr. 'Pleurisie.'] ذات الصدر: ذات الجنب: غشاء الرّیہ کا آماس جس سے سینہ میں درد ہوتا ھے۔

Pleurisy-root : (n) حشیشتہ ذات الجنب: ایک قسم کی جڑی جس کا عرق ذات الصدرمیں بطور دوا استعمال ہوتاھے۔

Pleuritic : (a)[F.'Pleuretique] ذات الصدری: ذات الجنب کے متعلق یا اس کا۔

Pleuritis : (a) [L.] دیکھو Pleurisy

Pleuro - : (سابقہ) جزو ترکیبی بمعنی پہلو۔

Pleuro-pericardial : (a) (۱) پہلو کے متعلق: غلاف قلب کے متعلق۔ (۲)اس آواز کے متعلق جوذات الجنب کی حالت میں استماع الصدر میں سنی جا سکتی ھے۔

Pleuro-pericarditis : (n) ورم جو پہلو اور عضلات قلب (Pericardium) میں ہو۔

Pleuro-peritoneal : (a) پلیورا اور پیر ٹیونیم کا یا ان کے متعلق۔

Pleuro-peritoneum/Peritonnaeum : (n) [mod. L. f. Pleuro - +Peritoneum.] (تشریح)پستان دارحیوانات سے الگ دوسرے ریڑھ دار جانوروں کے جسم کے جوف کا غلاف۔

Pleuro-pneumonia : (n) [mod. L. f. 'Pleuro' - +'Pneumonia.'] (۱) وہ نمونیا جس میں ذات الجنب بھی ہو: ذات الجنبی نمونیا ۔ (۲) پھیپھڑازدگی۔

Pleurobranchia/Pleurobranch : (n) (حیوانیات) پہلو شاخہ یا گلپھڑا۔

Pleurobranchial : (a) (حیوانیات) پہلو شاخہ یا گلپھڑا کے متعلق۔

Pleurobranchiate : (a) گلپھڑے دار۔

Pleurocarpous : (a) [Gr. 'carpos.'] (نباتیات) پہلو ثمرہ۔

Pleurocentral : (a) بعض ریڑھ والے جانوروں کے عقبی حصے کے متعلق۔

Pleurocentrum : (n) بعض ریڑھ والے جانوروں اور مچھلیوں کے مرکز بدن کا پہلو والا اور عقبی حصہ۔

Pleurodiran : (a) (حیوانیات) ایسے کچھووں کے لئے مستعمل جو اپنے خول میں گردن عقب میں نہیں لے جا سکتے۔

Pleurodont : (n) (حیوانیات) ایک قسم کی چھپکلی جس کے دانت جبڑے کی ہڈی کے پہلو میں مُحکم ہوتے ہیں۔

Pleurodont : (a) ایسی چھپکلی کے متعلق۔

Pleurodynia/Pleurodyny : (n) [f. Pleuro.] درد پہلو: درد سینہ: سینے کے عضلات میں گٹھیا کا درد۔

Pleuron : (n) [Gr. 'Pleuron.'] (نباتیات و حیوانیات) پہلو کا جانبی حصہ: جنبیہ: جنب الصدر۔

Pleuronect / Preuronectid : (n) [med. :. 'Pleuronectes'.] ایک قسم کی چپٹی مچھلی ۔

Pleurosteal : (a) جانبی قطعہ سے وابستہ۔

Pleurosteon : (n) (حیوانیات) وہ جانبی حصہ جس سے پسلیاں لگی ہوتی ہیں۔

Pleurothotonos/Pleurothotonous : (n) [mod. L. f. Gr. 'Pleurothe+-tonos.'] تشنج جو بدن کے ایک طرف کج ہونے سے پیدا ہو۔

Pleurotomid : (n) [mod. L. 'Pleurotomidae.'] سیپ وغیرہ: گھونگا۔

Plexiform : (n) [f. 'Plexus'+-Form.] (تشریح) شبکہ کی مانند۔

Pleximeter/Plexometer : (n) [f. Gr. 'Plexai' + -Meter.] (طب) لوح دق: ضرب پیما: صدمہ پیما: یہ ایک عاجی باریک پتر ھے جو جسم کے کسی حصے پر رکھا جاتا ھے اس پر شاکوشی (Plexor) سے آہستہ آہستہ ضرب لگا کر معائنہ کرتے ہیں۔

Plexor : (n) [irreg. f. Gr. 'Plexis' + -or.] (طب) مدق: مِطرّقہ جس کا استعمال ضرب پیما میں ہوتا ھے۔

Plexure : (n) [f. L. plex-, plectere.] باہم گوندھنا: باہم ملا ہونا ۔

Plexus : (n) [L. f. 'Plex.'] (۱) (تشریح) ضفیرہ: حیوانی جسم کی نسیج کا جال: رگ ریشوں کی جالی۔ (۲) (عام معنوں میں) جالی: پیچیدگی۔

Pliable : (a) [Fr. f. 'Plier.'] (۱) لچکیلا؛ لچکدار؛ انحنا پذیر؛ بغیر ٹوٹے مڑ جانے والا؛ خمیدنی۔ (۲) (مجازاً) موم کی ناک؛ اثر پذیر؛ ترغیب پذیر؛ اِطاعت پذیر۔

Pliability/Pliableness : (n) (۱) لچکیلا پن۔ (۱) (مجازاً)موم کی ناک ہونا؛ نرمی۔

Pliably : (adv.) لچکیلے پن سے؛ ترغیب پذیری سے۔

Pliancy : (n) [f. next.] تغیر پذیری؛ انحنا پذیری؛ نرمی؛ لچکیلا پن؛ اثر پذیری؛ ترغیب پذیری۔

Pliant : (a) [a. Fr. pr. ppl. of 'Plier.'] (۱) لچکدار؛ خم دار؛ نرم؛ لوچ دار۔ (۲) (مجازاً) اثر پذیری؛ ترغیب پذیری؛ راضی ہونے والا۔

Pliantly : (adv.) لچکیلے پن سے؛ ترغیب پذیری سے۔

Pliantness : (n) نرمی؛ انحنا پذیری؛ ترغیب پذیری؛راضی ہو نے کی صلاحیت۔

Plica : (n) [med. L., 'Plait', f. 'Plicare.'] (۱) تہ جیسے جلد یا جھلی کی۔ (۲) (نیز P. Polonica) بالوں کی ایک بیماری جس سے بال چٹیلے ہو جاتے ہیں۔

Plicate : (a) [ad. L. 'Plicatus', pa. pple of 'Plicare.'] تہ دار؛ طبق دار۔

Plicated : (a) تہ دار ؛ چین دار؛ شکن دار۔

Plicatedly : (adv.) تہ دار ہوکر؛ لپٹتے ہوئے۔

Plication : (n) [L. 'Plicare.'] (۱) تہ داری؛ طبق داری۔ (۲) تہ؛ موڑ؛ طبق؛ شکن۔ (۳) (طبقات الارض) زمین کی تہ میں موڑ پڑنا؛ طبق داری۔

Plicato - : (Comb.) جزو ترکیبی بمعنی "تہ" "شکن"۔

Plicature : (n) دیکھو Plication

Plicidentine : (n) [med. L. 'Plica' + Dentine.] عاج دانداں (دنتیں) کی شکل جن میں یہ مختلف عمودی سطحوں میں ظہور پذیر ہوتی ہے۔

Plier : (n) [f. Ply, v+-er.] (۱) (اوزار وغیرہ)برتنے والا۔ (۲) پلاس ؛ سَنسی (جمع میں)۔

Plight : (n) [OE. 'Pliht.'] (۱) قول؛ وچن؛ پیمان و عہد (ضبطی کے خطرے میں)؛ وعدۂ محبت؛ نسبت۔

Plight : (n) [ME. 'Plit, plyt.'] (۱) (قدیم) موڑ؛ تہ؛ تہ کرنے کا طریقہ۔ (۲) طریق زیست؛ گت؛ دشا؛ حالت؛ کیفیت (خصوصاً خراب)۔ (۳)قانونی نقطۂ نظر سے حالت یا کیفیت۔ (۴) طبیعی حالت۔ (۵) (شاذ) لباس؛ پوشاک۔

A sorry plight : افسوس ناک حالت۔

Evil plight : گت؛ حال تباہ۔

Hopeless plight : مایوس کن حالت؛ یاس خیز حالت۔

Plight : (v) (۱)(زبان، قول، وچن وغیرہ) دینا، ہارنا۔ (۲)(متروک) وعدہ کرنا۔

Plighted lovers : (n) عاشق و معشوق جنھوں نے پیمان وفا باندھا ہو۔

Plighter : (n) (شاذ) قول دینے والا۔

Plim : (v) [Etym. unkn.] (مقامی) ابھرنا؛ ابھرنا ؛ سوجنا؛ پھولنا؛ پھلانا؛ امنڈنا؛ بڑھنا؛ بڑھانا؛ موٹا ہونا یا کرنا۔

Plimsoll : (n) [Name of S. Plimsoll, M. P. for Derby, to whom the Merchant shipping Act of 1876 was largely due.] (جمع)ربر کے تلے کے کرمچی جوتے۔

Plimsoll mark /-line : (n) جہاز کا غرقابی خط یعنی وہ خط جہاں تک لادے ہوئے جہاز کو زیر آب رکھنے کی قانوناً اجازت ہے، اگر پانی اس سے اوپر جائے تو خلاف قانون ہوگا۔

Plinth : (n) [L. plinthus.] (۱) ستون کی کرسی؛ پلنتھ۔ (۲)پایۂ ستون؛ پایۂ مجسمہ۔ (۳) دیوار کی کرسی۔(۴) (مجازاً) سطح پلنتھ کی طرح بنیاد۔

Plinth level : (n) سطح کرسی۔

Pliocene/Pleio- : (n) [Pleio + -cene.] (طبقات) پلیوسینی عصر؛ جدید عصر؛ پلیوسینی تقسیم یا بناوٹ؛ نو تر طبقہ؛ اجتماع ثلاثی کا جدید ترین طبقہ۔

Pliocene : (a) (طبقات) پلیوسینی عصر کا یا اس کے متعلق؛ جدید تر؛ تازہ تر؛ طبقہ نوتر۔

Pliosaurus/Pleio - : (n) [f. Gr. 'Pleio + sanros.'] متحجر سمندری سانپوں کی ایک نوع جو Plesiosaurus کے مشابہ تھی؛ ان کے آثار دستیاب ہیں۔

Pliotron : (n) (وائرس تلغرافی)تین برقی مورچوں کا والو (Valve) جس کے بلب کی ہوا پورے طور پر خارج رہتی ہے۔

Pliskie/Plisky : (n) [Origin unkn.] (خصوصاً اسکاچستان) مذاق: چال: فریب۔

Ploat : (v) [Du 'Ploten.'] (۱) (خصوصاً اسکا چستان)(چڑیا) سے بال و پر نو چنا۔ (۲) فریب دینا: کسی کا مال اڑا لینا: کنگال کردینا۔

Ploce : (n) [Late L.] (بلاغت) تکرار۔

Plod : (v) [app. echoic.] (۱) مشکل سے یا بدقت چلنا: پاؤں گھسیٹتے چلنا(on, along کے ساتھ)۔ (۲) (at کے ساتھ) محنت مشقت کرنا: جان کھپانا: جٹا رہنا۔ (۳) محنت و کوشش سے آگے بڑھنا۔

Plod : (n) دقت و محنت طلب کام: مشکل و محنت سے چلنا۔

Plodder : (n) محنت و مشقت کرنے والا۔

Plodding : (a) محنت طلب: مشقت کرنے والا۔

Ploddingly : (adv.) آہستہ: بدقت: محنت مشقت سے۔

Ploddingness : (n) محنت طلبی: مشقت طلبی۔

Plop : (n) [Echoic.] غڑپ: غڑاپ (پانی میں یکایک گرنے کی آواز)۔

Plop : (adv.) غڑاپ سے۔

Plop : (v) غڑاپ سے گرنا یا گرانا۔

Plosion : (n) [Extracted from Explosion and Implosion.] (صوتیات) سانس کا تصادمی اخراج یا اِدخال۔

Plosive : (a) سانس کے تصادمی اِخراج یا اِدخال کا حامل۔

Plosive : (n) سانس کا تصادمی اخراج یا اِدخال۔

Plot : (n) [Origin unkn.] (۱) قطعۂ زمین (عموماً چھوٹا): پارہ: ٹکڑا۔ (۲) قصہ، ڈراما، نظم وغیرہ کی روئداد یا خاکہ : پلاٹ: طَرح: گتھت : موضوع اصلی۔ (۳) سازش: سازباز: بندش: حیلہ: اختراع: تدبیر (مزاح)۔ (۴) خال: وضع۔ (۵) محل: موقعیت: جامکان۔ (۶) شرکت: مشارکت۔ (۷) پلان: پروجیکٹ: سیدھی سادی اسکیم۔

Plot : (v) (۱) نقشہ بنانا: خاکہ کھینچنا: پلان بنانا (مکان وغیرہ کا): طرح ریزی کرنا۔ (۲) سازش یا سازباز کرنا: اختراع کرنا: تدبیر کرنا۔ (۳) (جہاز) تعمیر(آغاز) کرنا: نقشہ پر بنانا (جہاز وغیرہ)۔ (۴) کسی چیز کا پلان بنانا: اسکیم بنانا۔

Plotinian : (a) [f. L. 'Plotinus.'] فلاطینوس سے متعلق : (فلاسفر) Neo-Platonic اسکول کا معروف و مشہور فلاسفر (A.D. ۲۷۰ - ۲۰۳)۔

Plotinic/-al : (a) فلاطینوس کا۔

Plotinism : (n) فلاطینوس کا عقیدہ۔

Plotinist : (n) فلاطینوس کا حامی، پیرو۔

Plotless : (a) بغیر پلان کے: بغیر پلاٹ کے: بے روئداد یا بے خاکہ (داستان)۔

Plotter : (n) سازشی: طرح ریزی: طراح : نقشہ کش: پلاٹ بنانے والا۔

Plotting : (n) (۱) (ریاضیات) ارتسام: مُرتسم کرنا۔ (۲) (قانون) خسرہ بندی۔

Plotting paper : (n) مربع دار کاغذ: چارخانہ کاغذ۔

Plough/Plow : (n) [Late OE. 'Ploh.'] (۱) ہل: قُلبہ۔ (۲) جتی ہوئی زمین: کاشت کے لائق زمین۔ (۳) ہل نما آلہ: گولچی۔ (۴) (علم النجوم) سات ستاروں کا جھنڈ: دُبِّ اکبر: ہل۔ (۵) کتاب تراشی: حاشیہ تراشی۔ (۶) سال کا ٹنے کارندہ: لیکھ بنانے کا رندہ۔ (۷) کئی شاخوں والا سنگ: ہرن یا بارہ سنگھے کا سینگ۔

At the plough : کھیتی باڑی کے کام میں مشغول۔

Ice-plough : برف کی سلیں کاٹنے کا آلہ: برف تراش۔

Snow-plough : برف تراش: یخ کو دور یا الگ کرنے کا آلہ۔

The plough : دُبِّ اکبر: بنات النعش۔

To be at the plough/To follow or hold the plough: کھیتی باڑی کے کام میں مشغول ہونا۔

To put (lay, set) one's hand to the plough : کوئی کام اختیار کرنا (بحوالہ لوقا (Luke) باب ۹ آیت ۶۲)۔

Under the plough : (زمین) جوت میں: کاشت کاری کی۔

Plough : (n) (عامیانہ) امیدوار کی امتحان میں ناکامی۔

**Plough/Plow : (v)** (۱) قلبہ رانی کرنا؛ تودہ کرنا؛ ہل چلانا؛ جوتنا؛ زمین جوتنا؛ کھیت میں لیکھ بنانا۔ (۲) (out کے ساتھ) ہل سے جڑیں نکالنا؛ بیخ کنی کرنا؛(up کے ساتھ) ہل سے خس و خاشاک دور کرنا۔ (۳) چیرنا پھاڑنا۔ (۴) ابر وپر شکن پڑنا۔(۵) (through کے ساتھ) محنت و مشقت سے آگے بڑھنا۔ (۶) (مجازاً) (جہاز کا) پانی کو چیرکر چلنا۔ (۷) (عامیانہ)(امیدوار کو) امتحان میں ناکام قرار دینا؛ امتحان میں رد کرنا۔ (۸) (مجازاً) دوبارہ مقرر کرنا۔ (۹) (جلد سازی) کتاب تراش سے کاٹنا۔ (۱۰) (نجاری) سال کاٹنے کے رندے سے کاٹنا۔

**To plough the air :** نقش برآب کشیدن ؛ عبث و بے فائدہ کام میں وقت ضائع کرنا؛ بے کار محنت کرنا۔

**To plough the sands :** نقش برآب کشیدن: عبث و بے فائدہ کام میں وقت ضائع کرنا؛ بے کار محنت کرنا۔

**Plough around : (v)** جوتی ہوئی زمین میں ٹھنٹھ کو چھوڑ دینا ؛ (مجازاً) راستہ ٹٹولنا؛ سنبھل سنبھل کر چلنا۔

**Plough-beam : (n)** (زراعت) ہل کا مرکزی شہتیر۔

**Plough-boy : (n)** وہ لڑکا جو ہل کے گھوڑوں کو لے کر جاتا ہے یا ہانکتا ہے: دیہاتی لڑکا۔

**Plough-cutter : (n)** (جلد سازی) وہ مشین جس سے کتابوں کے کناروں کو کاٹا جاتا ہے: کتاب تراش مشین؛ حاشیہ تراش مشین۔

**Plough-hand : (n)** ہل جوتنے والا مزدور؛ مزدور قلبہ راں۔

**Plough-head : (n)** ہل کا اگلا حصہ؛ ہل کا کنڈا؛ پھالی۔

**Plough iron : (n)** ہل کا لوہے کا حصہ؛ خصوصاً جمع میں پھالی۔

**Plough-knife : (n)** جلد ساز کے حاشیہ تراش کی چُھری۔

**Plough-land : (n)** (۱) (تاریخ) وہ قطعۂ اراضی جس کو سال بھر میں آٹھ بیل جوت سکیں۔ (۲) قابل کاشت زمین؛ زراعت کے قابل زمین۔

**Plough-Monday : (n)** ظہور مسیح کے بعد پہلا دو شنبہ۔

**Plough-plane : (n)** سال یا چول کاٹنے کا رندہ۔

**Plough-point : (n)** ہل کی پھالی کی نوک۔

**Plough-press : (n)** دیکھو Plough cutter

**Plough-shoe : (n)** وہ پُرزہ جو ہل کی پھالی کو سہارنے اور محفوظ رکھنے کے لئے ہوتا ھے۔

**Plough-staff : (n)** وہ پُرزہ جس سے وہ مٹی چُھڑائی جاتی ھے جو پھالی کو لگ جاتی ھے: ہل کی کھرچنی۔

**Plough-tail : (n)** (۱) ہل کا پچھلا حصہ؛ ہرس۔ (۲) (مجازاً)کھیتی باڑی کا کام۔

**At, from the plough-tail :** کھیتی باڑی کا کام؛ کھیتی باڑی کے کام میں مشغول۔

**Plough-tree : (n)** دستہ ہل۔

**Plough-wright : (n)** ہل بنانے والا۔

**Ploughable : (a)** قابل جوت؛ جوتنے کے لائق۔

**Plougher : (n)** (۱) قلبہ راں؛ ہالی؛ ہل جوتنے والا۔ (۲) کھیتیہر مزدور؛ کھیت میں کام کرنے والا مزدور؛ دیہاتی۔

**Ploughman : (n)** دیکھو Plougher

**Ploughman's Spikenard : (n)** شرق الہند کا ایک پودا جسے قیاساً ایام قدیم میں "نارد" کہا جاتا تھا ؛ اس کا تعلق خوشبودار پودوں سے ھے، اُس کے خوشبودار مواد کو مرہم بنانے میں استعمال کیا جاتاتھا، خیال کیا جاتا ھے کہ یہ اسی پودے سے حاصل ہوتا تھا؛ کئی اور اقسام کو بھی یہی نام دیا جاتا ھے جس میں شمالی امریکا کا ایک پودا بھی شامل ھے جس کی جڑ مہک والی ہوتی ھے اور اس کو دواؤں میں استعمال کیا جاتاھے۔

**Ploughshare : (n)** (۱) پھالی؛ ہل کی پھالی؛ ہل۔ (۲)نتھنوں کے بیچ کی ہڈی؛ میکفہ۔

**Ploughshare-bone : (n)** (۱) (تشریح) نتھنوں کے بیچ کی ہڈی؛ میکفہ۔ (۲) میکفتۃ الطّیور۔

**Plover : (n) [late L. 'Plovarius.']** پلور؛ پلاور؛ زقزاق؛ طیرِ باراں؛ مرغ باراں (ایک قسم کا پرندہ جو جھنڈ میں رہتا ھے اور اس کی ٹانگیں لمبی لمبی ہوتی ہیں)۔

**Golden plover :** سنہری پلور۔

**Green plover :** (حیوانیات) زقزاقِ شامی۔

**Grey plover :** خاکستری پلور۔

Spur-winged plover : (حیوانیات) زقزاق مصری۔

Plover-page/Plover's page : (n) (اسکاتستانی) Tringa کی جنس کا ایک پرندہ۔

Ploy : (n) [Origin unkn.] مشغلہ؛ کام؛ مہم؛ اسپورٹس؛ کھیل کود؛ ذریعہ تفریح۔

Pluck : (n) [ME. fr. plucken, v.] (۱) نوچ؛ (پر) اُکھاڑنا؛ (پھول) توڑنا؛ اُکھاڑنا؛ نکالنا؛ جھٹکا۔ (۲) (امتحان میں) ناکامی؛ ناکامیابی؛ ناکامیاب کرنا۔ (۳) دل، جگر، کلیجی، پھیپھڑے (جانوروں کے جو بطور غذا استعمال ہوں)۔ (۴) ہمت؛ جرأت؛ دلیری؛ جگر؛ شجاعت؛ تصمیم۔ (۵) (فوٹو گرافی، مبتذل) شوخ آمیزشِ الوان؛ شوخ رنگوں کی آمیزش۔ (۶) انقباض۔ (۷) (مجازاً) حالت۔ (۸) زور آزمائی۔

Pluck : (v) [late. OE. 'Pluccian.'] (۱) (پھول وغیرہ) توڑنا؛ (بال یا پر) نوچنا؛ (پر) اُکھاڑنا۔ (۲) (قدیم) (away, off کے ساتھ) کھینچنا؛ گھسیٹنا؛ جھپٹ لینا۔ (۳) جھٹکا مار کر کھینچنا؛ (جسم کا حصہ یا کپڑا وغیرہ پکڑ کر) کھینچنا۔ (۴)(at کے ساتھ) کھینچنا؛ چھین لینا۔ (۵) پرندہ کو بے بال و پر کر دینا۔ (۶) (مجازاً) ٹھگ لینا؛ لوٹ لینا؛ فریب دینا؛ دھوکا دینا۔ (۷) اُمیدوار کو امتحان میں ناکام قرار دینا۔ (۸) ستارہ وغیرہ اناڑی پن سے بجانا؛ تن تن کرنا۔

A crow to pluck : دیکھو Crow (n)

To be plucked : فیل ہونا؛ ناکامیاب ہونا۔

To have a crow to pluck : دیکھو Crow

To pluck a pigeon : کسی سادہ لوح کو اسامی بنانا؛ کسی سیدھے سادے شخص کو ٹھگ لینا۔

To pluck the Proctor's gown : ایسے شخص کو جو مطلوبہ امتحانات پاس کئے ہوئے ہوں ڈگری دینے پر اعتراض کرنا۔

To pluck up (one's) heart/-spirits/-courage : جرأت؛ ہمت پکڑنا؛ کمر ہمت باندھنا۔

Plucked : (a) دلیر؛ باہمت؛ جرّی۔

Plucker : (n) توڑنے والا؛ کھینچنے والا؛ گھسیٹنے والا۔

Pluckily : (adv.) دلیرانہ؛ شجاعانہ؛ بہادرانہ۔

Pluckiness : (n) دلیرپن؛ دلیری؛ جرأت۔

Pluckless : (a) بے ہمت؛ پست ہمت؛ پست حوصلہ؛ بزدل۔

Plucky : (a) (۱)(بول چال) بے جرأت؛ دلیر؛ باہمت؛ ذی ہمت؛ دلیر؛ شجاع؛ بہادر؛ جری۔ (۲)(فوٹوگرافی) (پرنٹ یا نیگیٹو) صاف؛ واضح؛ شخص۔ (۳) (عامیانہ) بد جنس؛ زشت؛ بد؛ بُرا۔ (۴) (سنگتراشی) شگاف بردار؛ زود شکن؛ تُرد۔

Pluff : (n) [Echoic.] (۱) (اسکاتستان) گیس، دھواں؛ ہوا کا پھٹنا؛ انفجار باروت؛ گلولہ۔ (۲) پف؛ صدائے پف؛ پیدل سپاہیوں کی دستی بندوق کی آواز۔

Plug : (n) [MDU. 'Plugge.'] (۱) ڈاٹ؛ ڈٹا؛ گٹا؛ میخی؛ پچر؛قاش؛ قاچ۔ (۲) سدہ؛ گانٹھ؛ انجھاد سقیم۔ (۳) برتن، نلکی وغیرہ کا کاگ؛ ڈاٹ؛ نل کا منہ جس میں کرمچ کی نالی لگا دی جاتی ہے۔ (۴) خوردنی تمباکو کی بٹی، تمباکو کی ٹکیا۔ (۵) اس ٹکیا کا ایک حصہ جو کھانے کے لئے الگ کر لیا گیا ہو۔ (۶) (الیکٹرک) کلیدِ اتصال؛ پلگ۔ (۷) (دندان سازی) کھوکھلے دانت کی بھرائی۔ (۸) معمولی یا خراب شخص، جانور یا چیز کے لئے بھی استعمال ہو تا ہے (امریکا)۔

Contact plug : (برقیات) کلید اتصال۔

Spark plug : (برقیات) شمعۂ شرارہ؛ شمعَہ۔

Plug : (v) (۱)ڈاٹ لگانا؛ ڈاٹ لگا کرسوراخ وغیرہ بند کرنا (اکثر up کے ساتھ) پچر لگانا۔ (۲) (عامیانہ) گولی چلانا؛ گولی مارنا۔ (۳) (عامیانہ) مکا مارنا۔ (۴) (بول چال) وقت اور مشقت کے ساتھ کوئی کام کرنا۔ (۵) (الیکٹرک) (in کے ساتھ) کنجی یا پلگ لگا کر سرکٹ درست کرنا۔ (۶) (دندان سازی) سوراخ بھرنا۔

Plug basin : (n) ہاتھ دھونے کا تسلہ جس میں پچر سوراخ ہوتا ہے جس سے پانی باہر نکلتا ہے۔

Plug board : (n) (۱)پلگ بورڈ؛ بجلی کا سوئچ بورڈ (جس میں کلید اتصال کے ذریعہ ترسیل کا کام لیا جاتا ہے)۔ (۲)اعداد جوڑنے والی مشین کا ایک حصہ۔

Plug cock : (n) (الیکٹرک) روک ٹونٹی۔

Plug hat : (n) (امریکا عامیانہ) ریشمی نما پُر تکلف ٹوپ؛ چمنی نلوا ٹوپی۔

Plug hole : (n) سوراخ جو پچر، ڈاٹ سے بند کیا گیا ہو۔

**Plug key : (n)** (الیکٹرک) کلید اتصال؛ پلگ کی۔

**Plug-rod : (n)** اسٹیم انجن بیم سے متصل سیلنڈر کے کھل مندن کو کھولنے یا بند کرنے والا آلہ۔

**Plug switch : (n)** لائن جوڑنے والا برقی سوئچ۔

**Plug tap : (n)** (انجینیئرنگ) روک ٹونٹی؛ پلگ ٹیپ۔

**Plug tobacco : (n)** خوردنی تمباکو کی بٹی؛ تمباکو کی ٹکیا۔

**Plug-ugly : (n)** [ Origin unkn. ] (عامیانہ امریکا) اراذل؛ اوباش؛ بدمعاش شخص۔

**Plugger : (n)** پچر لگانے والا؛ ڈاٹ لگانے والا۔

**Plugging : (n)** پچر لگانے کا عمل؛ پچر کاری۔

**Plum : (n)** [ OE. 'Plume.' ] (۱) آلوچہ؛ پلم۔ (۲) درخت آلوچہ۔ (۳) کشمش؛ خشک انگور؛ منقیٰ۔ (۴) (مجازاً) اپنی قسم کی بہترین چیز؛ چیدہ شے؛ کسی چیز کا بہترین حصہ۔ (۵) (عامیانہ) ایک لاکھ پونڈ۔

Australian plum/ Black plum of Illawara : ایک قسم کی کشمش؛ منقیٰ۔

Blood plum : ایک قسم کا پھل۔

Cocoa plum : ایک قسم کا امریکی پھل۔

Damascene/Damson plum : دیکھو Damask

French plum : (n) ایک قسم کا خشک آلوچہ۔

Guinea plum/ Grey- : ایک قسم کا آلوچہ۔

Indian plum : (نباتیات) گوندنی۔

Sagar plum : (۱) کھانڈ، چینی، گڑ وغیرہ جسے گنّے چقندر، جوار، پیپل اور دیگر نباتیاتی چیزوں سے تیار کیا جاتا ھے۔ دیکھو Sugar۔

Wild plum : (نباتیات) ایک قسم کا آلوچہ۔

**Plum-cake : (n)** کشمش دار کیک۔

**Plum-clour : (n)** ارغوانی رنگ۔

**Plum-coloured : (a)** ارغوانی۔

**Plum concrete : (n)** (تعمیرات) بٹی کنکر۔

**Plum cot : (n)** (نباتیات) خرمالوچہ۔

**Plum-duff/-dough : (n)** معمولی پڈنگ جس میں کشمش وغیرہ پڑی ہو۔

**Plum gouger : (n)** (۱) کرم دانہ؛ سونڈ دار کیڑے جو غلہ، پھل، پتی وغیرہ پر بسر کرتے ہیں۔ (۲) گھن۔

**Plum pie : (n)** آلوچہ بھری ہوئی پائی۔

**Plum pudding/Plum-pudding : (n)** (۱) پڈنگ جو ڈبل روٹی کے ٹکڑوں، آٹے، کشمش، چربی اور انڈوں سے تیار کی جاتی ھے اور بڑے دن کے موقع پر کھائی جاتی ھے۔ (۲) چربی کی معمولی پڈنگ جس میں کشمش وغیرہ ڈالی جاتی ھے۔

**Plum-pudding bread/-dog : (n)** گل دار کتا جو گاڑی کے ساتھ دوڑنے کے لئے پالا جاتا ھے۔

**Plum pudding stone : (n)** چقماق اور دوسرے سنگ ریزوں کا۔

**Plum-tree : (n)** درخت آلوچہ۔

**Pluma : (n)** (حیوانیات) شہپر؛ شاہ پر۔

**Plumage : (n)** [OFr. f. 'Plume.'] (پرندہ کے) بال و پر۔

**Plumaged : (a)** بال و پر والا۔

**Plumassier : (n)** [Fr. 'Plumasse.'] پَر فروش؛ پَر ساز؛ آرائشی پَر فروخت کرنے والا؛ پَر آرا؛ آرائشی پروں کا تاجر یا اُس کا کام کرنے والا۔

**Plumate : (a)** بال و پَر دار؛ پَر دار؛ پَر مانند۔

**Plumb : (n)** [L. 'Plumbum.'] (۱) شاقول؛ ساھول۔ (۲) پنسال (پانی ناپنے کا آلہ)؛ عمق پیما؛ ژرف پیما۔

**Plumb/Plum : (a)** (۱) عمودی؛ راست؛ (عموماً) سراسر؛ بالکل۔ (۲) (کرکٹ کے متعلق) ہموار؛ ہم سطح۔ (۳) انتصابی؛ شاقولی۔

**Plumb : (adv.)** (۱) عموداً؛ (مجازاً) ٹھیک ٹھیک؛ بالکل؛ سرتا سر۔ (۲) (امریکا، عامیانہ) مکمل طور پر؛ کاملاً؛ بالکل؛ قطعاً۔

**Plumb : (v)** (۱) پنسال سے سمندر کی گہرائی ناپنا؛ تھاہ معلوم کرنا

(لفظاً و مجازاً)۔ (۲) عمودی بنانا: عموداً رکھنا (اوپر یا نیچے)؛ عموداً لٹکانا۔ (۳) نل سازی (plumbery)کرنا۔ (۴) سامان کو (سیل) بند کرنا (سیسے کی سیل سے)۔ (۵) (مجازاً) امتحان کرنا: جانچنا۔

Plumb-bob : (n) (طبیعیات) شاقول کی گولی: شاقول۔

Plumb crazy : (n) بالکل پاگل: سراسر دیوانہ۔

Plumb-line : (n) (تعمیرات) شاقول: ساھول کی ڈوری۔

Plumb nonsense : (n) سراسر حماقت: بیہودگی۔

Plumb-rub : (n) (تعمیرات) شاقولی مسطر: مسطر معمار: ساھول کی ڈوری جو تختہ سے لگتی رہتی ھے۔

Plumbagin : (n) [Fr. 'Plombagine.'] (کیمیا) سُرب سیاہ کا دھانس دار پنساوی عنصر۔

Plumbaginous : (a) (۱)(کیمیا) گرافیتی: سرب سیاہ والا: مانندسُرب سیاہ۔ (۲) سرمئی: سرمہ دار: سرمہ کا یا اُس سے متعلق۔

Plumbago : (n) [L.] (۱)(کیمیا، معدنیات) اُسرُب: گرافیت: سَرب سیاہ: پنسل کا سرمہ۔ (۲) ایک پودا جس کے پھول سُرمئی رنگ کے ھوتے ہیں۔

Plumbeous : (a) [L. 'Plumbeus.'] (۱)سُرمئی: سُرمہ کا: سرمہ جیسا۔ (۲) جس پر سرمہ کی چمکدار تہ دی گئی ھو: سیسہ فام۔

Plumber : (n) [OFr. 'Plummer.'] (۱) نل کار: نل ساز: وہ کاریگر جو نلوں وغیرہ کی مرمت کرتا ھے۔ (۲) سُرب گر: سیسہ گر: رصاص گر۔

Plumber-block : (n) دھات کا صندوق جو گھومنے والے دھرے کے سہارے رہتا ھے۔

Plumber's iron : (n) نل کاری کی تپائی۔

Plumber's work : (n) نل کاری۔

Plumbery : (n) [OFr. Plommerie.'] (۱) سیسہ گری: نل سازی۔ (۲) اس کا کارخانہ یا دکان۔

Plumbic : (a) [f. L. Plumbum+-ic.] (۱) (کیمیا) سیسہ آمیز: سُربی۔ (۲) (مرضیات) جو سیسے کی موجودگی کے باعث پیدا ھو گیاھو۔

Plumbic acid : (n) (کیمیا) سیسے کا تیزاب۔

Plumbiferous : (a) [f. L. Plumbum+-ferous.] (کیمیا) سُرب دار: سیسہ دار۔

Plumbing : (n) (۱) سُرب کاری: سیسہ کاری: نل سازی۔ (۲) (نل سازی) کا کام۔

Plumbing-line /-rope : (n) دیکھو Lead line

Plumbism : (n) [f. L. plumbum+-ism.] (طب) سیسے کا زہر چڑھنا: مسمو میّت سُربی۔

Plumbisolvent : (n) (کیمیا) مُحَلِل سُرب۔

Plumbless : (a) (۱) جس کی پنسال سے گہرائی نہ ناپی جاسکے۔ (۲) (شاعری) اتھاہ: نہایت عمیق۔

Plumbo - : (comb.) [comb. form of L. 'Plumbum.'] جزو ترکیبی بمعنی سُرب۔

Plumbous : (a) [L. 'Plumbosus.'] (کیمیا) سُری: پُراز سُرب۔

Plumbum : (n) [L.] سُرب: سیسہ (عنصر، دھات)۔

Plume : (n) [L. 'Pluma.'] (۱) پر: شہ پر: (خصوصاً وہ پَر جو بطور آرائش استعمال ھوتا ھے)؛ کلغی۔ (۲) آرائش پر: پروں یا گھوڑے کے بالوں کا گچھا خصوصاً وہ جو ٹوپی، خود یا بالوں میں لگایا جاتا ھے: طرّہ۔ (۳) (حیوانیات) پَر نما حصہ یا ساخت۔ (۴) اجر: پاداش: عوض: جائزہ۔

Borrowed plume : دوسروں کے لباس، خصوصیات یا امتیازات جن کے استعمال یا اختیار کرنے کا استحقاق یا صلاحیت نہ ھو: جھوٹا طرّہ۔

Court plume : شتر مرغ کے پَر جن کو خواتین دربار سے متعارف ھوتے وقت ٹوپی میں لگاتی ہیں۔

Plume : (v) (۱) پر لگانا: پر سے آراستہ کرنا۔ (۲) جھوٹا طرّہ لگانا۔ (۳) (plume on) کسی (خصوصاً معمولی) بات پر فخر کرنا: جس چیز پر استحقاق نہ ھو اُس پر فخر کرنا۔ (۴) (پرندہ کا اپنے پروں کو چونچ سے) سنوارنا۔ (۵) غارت کرنا: تباہ کرنا: چرانا۔ (۶) نصب کرنا: ٹھہرانا: لگانا۔ (۷) اُڑنے کے لئے تیاری کرنا: اُڑنے کے لئے تیار ھونا۔

Plume-bird : (n) نمایاں پَر والا پرندہ۔

Plume-grass : (n) Erianthus جنس کی گھاس۔

Plume-like : (a) پر نما؛ پر جیسا۔

Plume-moth : (n) Pterophoridae کی جنس کی جھاڑی۔

Plumier : (n) وہ شخص جو پَر حاصل کرنے کے لئے پرندوں کا شکار کرتا ھے۔

Plumet : (n) [f. 'Plumet.'] چھوٹا پَر؛ پَر کوچك؛ پَر زیریں؛ رُوا۔

Plumed : (a) پر دار۔

Plumeless : (a) بے پَر؛ بے بال و پَر؛ جس کے ابھی پَر نہ نکلے ھوں۔

Plumelet : (n) چھوٹا پَر۔

Plumer : (n) وہ شخص جو پَر حاصل کرنے کے لئے پروں کا شکار کرتا ھے۔

Plumer-block/Plumber- : (n) دھات کا صندوق جو گھومنے والے دھرے کو سہارے رہتا ھے۔

Plumet : (n) [f. 'Plumet'.] چھوٹا پَر ؛ پَر کوچك ؛ پَر زیریں ؛ رُوا۔

Plumet : (n) [OFr. 'Plommet.'] (۱) ساھول؛ شاقول؛ پنسال؛ عمیق پیما۔ (۲) ساھول کی ڈوری۔ (۳) (مجازاً) بارگراں؛ وہ بار جو ترقی میں حائل ھو۔ (۴) وہ وزن جو کم ڈورے سے باندھا جاتا ھے تاکہ اس کو ہلنے ڈولنے نہ دیا جائے۔

Plumicorn : (n) [L. 'Pluma + - cornu.'] (طیورات) سینگ نما یا کان نما پَروں والا؛ اُلّو کی جنس۔

Plumiform : (a) [f. L. 'Pluma.'] پَرنما؛ پَر کی شکل کا۔

Plumiped/Plumipede : (n) پاموز سے متعلق؛ اُس پرندہ سے متعلق جس کے پاؤں پروں سے پوشیدہ ھوتے ہیں۔

Plummy : (a) [f. Plum(n)+-y.] (۱) جس میں کشمش، آلوچے وغیرہ پڑے ھوں۔ (۲) آلوچے کی رنگ، شکل یا مزے کا۔ (۳) (مجازاً) (بول چال) عمدہ؛ مزیدار؛ نفیس؛ مرغوب۔

Plumose : (a) [L. 'Plumosus.'] پَردار؛ پَر جیسا؛ (نباتیات، حیوانیات) روئیں دار؛ پَریلا۔

Plumosite : (n) [G. 'Plumosit.'] (کان کنی) دیکھو Jamesonite

Plump : (n) [Prob. of echoic origin.] (۱) گرنے کا عمل؛ دھڑام سے گرنا۔ (۲) (اسکاتستانی) اچانك زوروں کی بارش۔

Plump : (a) [MDU. 'Plomp.'] (۱) بھر بھرا؛ گداز؛ موٹا تازہ۔ (۲) سکہ پورے سائز اور وزن کا؛ کنارہ نہیں تراشا ھوا؛ غیر تراشیدہ۔ (۲) (مجازاً) موٹا؛ مالدار؛ امیر؛ مکمل؛ پورا۔

Plump : (a) راست؛ سیدھا؛ غیر مشروط؛صاف؛ قطعی۔

Plump : (v) [Prob. of echoic origin.] (۱) دھڑام سے یکایك گر پڑنا یا گرانا۔ (۲) (مجازاً) فوراً آنا؛ اچانك آنا۔ (۳) (صرف ایك امیدوار کے حق میں) رائے دینا (جبکہ دو کے لئے رائے دینے کا حق ھو؛ نیز (کسی چیز کے لئے) ووٹ دینا۔ (۴) گھس آنا (in کے ساتھ) ؛ (out کے ساتھ) نکل جانا۔ (۵) زور سے گرنے لگنا (بوند وغیرہ)۔ (۶) ناگہانی بیان کرنا؛ پھوٹ پڑنا؛ کہہ بیٹھنا؛ بول اُٹھنا۔ (۷) اچانك ٹکرانا؛ اچانك تصادم ھونا یا کرنا۔

Plump : (v) (۱) اندر سے پھولنا؛ پھلانا ؛ موٹا بنانا؛ گداز بنانا؛ موٹا کرنا۔ (۲) پھول جانا؛ سوج جانا؛ ورم کر جانا؛ آماس ھو جانا؛ متورم ھونا(out, up کے ساتھ)۔

Plump : (adv.) (۱) یکایك دھڑام سے گرتے ھوئے؛ اچانك پانی میں گرتے ھوئے۔ (۱) صاف صاف؛ دو ٹوك؛ کھرے پن سے؛ بالکل؛ سیدھے طور پر۔ (۲) بے درنگ؛ بغیر مشورہ کے۔

Plump : (n) [Origin obsc.] (۱) (شاذ) فوجی دستہ؛ کمپنی؛ ٹولی۔ (۲) جھمکا؛ جھرمٹ؛ جمگھٹ؛ گچھا۔

Plumper : (n) گولی جو پچکے ھوئے گالوں کو پھلا نے کے لئے منہ میں رکھتے ہیں؛لب پُر کن۔

Plumper : (n) (۱) دھڑام سے گرنے والا؛ سقوط؛ شکست؛ سقوط ناگہانی۔ (۲)دو کی بجائے صرف ایك امید وار کو رائے دینے والا؛ ایسے شخص کی رائے یا ووٹ۔ (۲) سفید جھوٹ ؛ دروغ محض۔

Plumula : (n) [L. dim. of 'Pluma.'] (۱)(نباتیات)راس جنین ؛ اکھوا۔ (۲) (حیوانیات) پَر زیر؛ رواں۔

Plumulaceous : (a) اکھوے سے معتلق؛ اکھوے جیسا؛ (نباتیات) کونپل دار؛ (حیوانیات) روئیں دار۔

Plumular : (a) اکھوے سے متعلق؛ اکھوے جیسا۔

Plumularia : (n) [NL, fr. L. 'Plumula.'] پُرنمامرجانی حوین کی ایك جنس۔

Plumularian : (a) پر نما مرجانی حوین کی جنس کا یا اس سے متعلق۔

Plumularian : (n) پر نما مرجانی حوین؛ پر نما مرجان۔

Plumule : (n) [L. 'Plumula.'] (۱) (نباتیات) راس جنین : اکھوا۔ (۲) (نباتیات) کونپل۔ (۳) (نباتیات) پرِ زیر: رواں: نرم روئیں دار پر: چھوٹا پر۔

Plumuliform : (a) چھوٹے پر جیسا: رواں نما: روئیں جیسا۔

Plumy : (a) روئیں دار: پردار: کلغی دار: پروں سے آراستہ یا ڈھکا ہوا: پر جیسا: پر کے مانند۔

Plunder : (n) (۱) لُٹس: غارت گری: لوٹ مار: لوٹ : غارت: تاراج: تاخت: تاخت و تاراج۔ (۲) مال غنیمت: لوٹ کا مال: یغما۔ (۳) (عامیانہ) منافع: فائدہ۔

Plunder : (v) [G. 'Plundern.'] (۱) غارت گری کرنا: تاخت وتاراج کرنا: جنگ میں لوٹ مار کرنا۔ (۲) باقاعدہ غارت گری کرنا: تاراج کرنا: غارت ہونا: زبردستی چھین لینا: زبردستی لوٹ لینا۔ (۳) چرانا: غبن کرنا: خیانت کرنا: تغلب کرنا: خرد برد کرلینا۔

Plunderable : (a) قابل تاراج: لوٹ لینے کے لائق۔

Plunderage : (n) (۱) لوٹ: لٹائی: لٹس: لوٹ کھسوٹ۔ (۲) (خصوصاً) جہاز کے مال کا غبن: خیانت۔ (۳) اس طرح کی لوٹ یا غبن کا مال۔ (۴) (مجازاً) استحصال بالجبر۔

Plunderer : (n) غارت گر: لٹیرا: غبن کرنے والا: خیانت کرنے والا۔

Plunge : (n) (۱) غوطہ: ڈبکی۔ (۲) (مجازاً) جوکھم کا کام : نازک کاروائی۔ (۳) (بول چال) حوض عمیق: گہرا جوہڑ۔ (۴) اتنے پانی کا غسل جس میں انسان غوطہ لگا سکے۔ (۵) موج شکنی: سقوط سنگین۔ (۶) ناخوشی۔ (۷) زوردار بارش۔ (۸) غل غپاڑا : دھوم دھام۔

To take the plunge : (مجازاً) جوکھم کا کام کرنا: جوکھم اٹھانا: جوکھم میں پڑنا۔

Plunge : (v) [Fr. 'Plonger.'] (۱) کسی سیال یا خلا میں زور سے ڈالنا: گھسیڑنا: داخل کرنا۔ (۲) (مجازاً) (in, into کے ساتھ) کسی شخص وغیرہ کو کسی مقام یا حالت میں ڈالنا یا دھکیلنا۔ (۳) پودے کے گملے کو زمین میں گاڑنا۔ (۴) غوطہ مارنا: غوطہ کھانا: بحث یا مشکل میں پڑنا۔ (۵) کمرے میں گھس آنا: اچانک داخل ہونا۔ (۶) (up, down کے ساتھ) (زینے وغیرہ کے اوپر یا نیچے) تیزی یا جلدی سے جانا یا آنا۔ (۷) گھوڑے کا پچھلی ٹانگیں اٹھا کر اگلا حصہ زور سے آگے کو ڈالنا۔ (۸) جہاز کا ایک پہلو پر پانی میں جھک جانا۔ (۹) (عامیانہ) قمار بازی میں کھو جانا: قرض میں ڈوب جانا۔ (۱۰) غرق کرنا: ڈبونا: غوطہ دینا: کسی سیال میں ڈبونا۔

(۱۱) مغلوب کرنا: کسی پر غالب آنا: گرفتار کرنا: پیچیدہ کرنا۔

Plunger-bath : (n) اتنے پانی کا غسل جس میں آدمی غوطہ لگا سکے۔

Plunger : (n) (۱) غوطہ زن: غوطہ لگانے والا: غوّاص: ڈبکی۔ (۲) (عامیانہ) قمار باز: جواری: لٹے باز۔ (۳) بحث یا مشکل میں پڑجانے والا۔ (۴) (میکانیات) پیستون: فورس پمپ : دباؤ ڈاٹ: غوطہ زن پرزہ : وہ پرزہ جو غوطے مارتا رہتا ہے۔ (۵) بندوق میں نالی کے بعد کے حصے کی پن۔ (۶) (برتن سازی) وہ برتن جس میں برتن سازی کے لئے مٹی تیار کی جاتی ہے۔ (۷) (فوج، عامیانہ) سواروں کا رسالہ: رسالے کا سوار: اسپ سوار۔

Plunger-bucket/-lift : (n) بغیر والو کے بحث کا فشارہ۔

Plunger piston : (n) سخت استوانی فشارہ۔

Plunger pump : (n) غوّاص پمپ۔

Plunger rod/Plunging - : (n) غوّاص سلاخ۔

Plunging : (n) غوطہ: غوطہ زنی: ڈبکی۔

Plunging : (a) ڈبکی مارنے والا: غوطہ لگانے والا: غوطہ زن۔

Plunging bath : (n) ڈبکی نَہان: وہ غسل جس میں غوطہ لگایا جائے۔

Plunging-battery : (n) (برقیات) وہ مورچہ جس میں پلیٹ کو حسب خواہش اندر یا باہر رکھا جا سکے۔

Plunging fire : (n) وہ گولی باری جو کہ بلند مقام سے کی جائے۔

Plungingly : (adv.) غوطہ زن ہوکر : غوطہ زنی کے طور پر: ڈبکی کے ساتھ۔

Plunk : (n) [Imitative.] (۱) سخت گھونسا یا ضرب۔ (۲) صدائے تند و خش : تیز آواز (موسیقی کے آلے کی)۔

Plunk down : (v) یکایک گرا دینا: اچانک نیچے رکھ دینا۔

Pluperfect : (a) [L. (tempus praeteritum) plus quam perfectum.'] (۱) (قواعد) ماضی بعید: زمانۂ ماضی بعید۔ (۲) عالی: بالاترین: بزرگ ترین۔

Plural : (a)[L. 'Pluralis.'] (قواعد) جمع: ایک سے زیادہ کے لئے استعمال ہونے والا: ایک سے زیادہ۔

**Plural : (n)** (قواعد) جمع کی صورت : صیغۂ جمع؛ ایک سے زیادہ کو ظاہر کرنے والا لفظ یا عدد۔

**Plural executive : (n)** ایسے افسران کا گروپ جو کسی بھی معاملے میں فوراً فیصلہ لے۔

**Plural marriage : (n)** کثرت الازواج شادی۔

**Plural noun : (n)** اسم جو صیغہ میں جمع ہو: اسم جمع (مثلاً trousers , scissors) وغیرہ۔

**Plural number : (n)** صیغۂ جمع۔

**Plural tax-svstem : (n)** (معاشیات) چند محصولی طریق۔

**Plural taxation : (n)** (سیاسیات) محصول مجموعی۔

**Plural vote : (n)** (ایک شخص کا) ایک سے زیادہ حلقۂ انتخاب میں حق رائے دہندگی۔

**Plural voter : (n)** ایک سے زیادہ حلقۂ انتخاب میں رائے دینے والا۔

**Plural voting : (n)** ایک سے زیادہ حلقۂ انتخاب میں رائے دینا۔

**Pluralism : (n)** (۱) (کلیسا) ایک شخص کا ایک سے زیادہ عہدوں (خصوصاً کلیسائی عہدوں) پر قابض ہونا: دو یا اس سے زیادہ عہدوں پر ایک ساتھ کا م کرنا(۲) (فلسفہ) کثرت وجود (بخلاف وحدت وجود، وحدت جوہر)؛ کثرت اصل؛ کثرت جوہر؛ (سیاسیات) تکثیریّت۔

**Pluralist : (n)** (۱) (کلیسا) ایک سے زیادہ عہدوں پر فائز یا قابض۔ (۲) فلسفۂ کثرتِ وجود یا کثرتِ جوہر کا مقلد، پیرو یا قایل : (فلسفہ) مشرک فلسفی۔

**Pluralistic : (a)** (۱) اکثر وجود سے متعلق۔ (۲) دو یا اس سے زیادہ عہدوں پر فائز سے متعلق۔

**Pluralistically : (adv.)** کثرت وجود کے طور پر۔

**Plurality : (n) [late. L. 'Pluralitas.']** (۱) اکثریت؛ کثرت؛ ازدحام؛ کثرت (آرا وغیرہ)۔ (۲) ایک سے زیادہ ہونا۔(۳) ایک سے زیادہ عہدوں (خصوصاً کلیسائی) پر قابض ہونا۔ (۴) عہدہ جس میں دوسرے کی شرکت ہو۔ (۵) (سماجیات) تعدد زوجات ۔ (۶) (امریکہ سیاسیات) کثرتِ ووٹ۔

**Plurality of causes : (n)** (فلسفہ) کثرتِ اسباب۔

**Plurality of wives : (n)** کثرت ازواج؛ کثرت زوجات۔

**Pluralization : (n)** جمع بنانے کا عمل۔

**Pluralize : (v) [Fr. 'Pluraliser.']** (۱) (جمع) بنانا؛ جمع میں ظاہر کرنا۔ (۲) ایک سے زیادہ عہدوں پر قابض یا فائز ہونا۔ (۳) کثرت وجود کا قایل ہونا۔

**Pluralizer : (n)** دیکھو Pluralist

**Plurally : (adv.)** جمع کے طور پر؛ جمع میں۔

**Pluri - : (comb.) [comb. form of L. 'Plus.']** جزو ترکیبی بمعنی "چند، زیادہ، مزید"۔

**Pluriaxial : (a)** (۱)(نباتیات) چند شاخہ۔ (۲)(معدنیات) چند محورہ۔

**Pluries capias : (n) [L.]** (قانون) احکام صادرہ؛ تیسرا پروانۂ انسلاک۔

**Pluriflorous : (a)** (نباتیات) چند گُلہ۔

**Plurifoliate : (a)** (نباتیات) چند برگہ۔

**Plurifoliolate : (a)** (نباتیات) چند کونپلہ؛ چند پتیاں دار۔

**Plurijugate : (a)** (نباتیات) چند جفتہ۔

**Pluriliteral : (a)** (عبرانی قواعد) ثلاثی مزید فیہ؛ وہ لفظ جس کے مادے میں تین سے زیادہ اصل حروف ہوں۔

**Plurilocular : (a)** (نباتیات) چند خانوی۔

**Pluripresence : (n)** ایک ہی وقت میں ایک سے زیادہ مقامات پر موجود ہونا؛ (دینیات) چند جائیّت۔

**Pluripresent : (a)** چند جا حاضر۔

**Pluriserial/Pluriseriate : (a):** جس میں کئی سلسلے ہوں؛ کثیر السلاسل؛ چند قطارہ۔

**Pluriserially : (a)** چند قطار کے طور پر؛ چند قطاروں میں۔

**Plurisporous : (a)** چند بذروی۔

**Plurisy : (n)** (طب) جُناب؛ ذات الجنب۔

**Plus : (n) [L.]** (۱)(ریاضیات)جمع؛ مثبت(مثلاً ٦ +٥ چھ مثبت پانچ)۔ (۲) (ریاضیات) علامت جمع؛ زائد مقدار؛ مثبت مقدار۔ (۳) (برقیات) مثبت برقی۔ (۴) گولف باز کی رکاوٹ؛ شرط یا قید جو گولف باز پر عائد کی جائے۔

Plus : (a) (۱) زائد؛ زیادہ؛ بہتر۔ (۲) (ریاضیات) اضافی؛ مثبت۔ (۳) (برقیات) اثباتی؛ مثبت۔

Plus : (adv.) (۱) (برقیات) مثبت طور پر (برقایا ہوا)؛ اِثباتی طور پر۔ (۲) (ایک لاکھ پونڈ سے زیادہ) غیر معینہ تعداد کے طور پر۔

Plus fours : (n) ایک طرح کا لمبا چوڑا نیکر (knickerbockers) جو پہلے گولف باز پہنتے تھے ؛ شلوار گولف۔

Plus-number : (n) (ریاضیات) عدد مثبت۔

Plush : (n) [Fr. 'Pluche.'] (۱) پلوش؛ مخمل؛ ایک قسم کا ریشمی یا سوتی کپڑا جس کا رواں مخمل کے روئیں سے زیادہ لمبا اور ملائم ہوتا ہے۔ (۲) (جمع) وردی پوش خدمت گاروں کی برجس۔ (۳) مخمل نما کوئی چیز۔

Plush : (a) پلوش کی طرح کا؛ پلوش سے متعلق۔

Plushette : (n) نامرغوب پلوش؛ نقلی مخمل؛ نقلی پلوش۔

Plushy : (a) پلوش نما؛ مخمل نما؛ نرم اور پشم دار۔

Plutarchy : (n) [Gr. 'Plutic' + arch.'] (۱) (سیاسیات) دولت شاہی؛ قارونی حکومت۔(۲) نیز دیکھو Plutocracy-

Pluteal : (a) لاروائے خار پوست سے متعلق۔

Pluteus : (n) [L.] (۱)(حیوانیات) لا روائے خار پوست۔ (۲)(تعمیرات) ستونوں کے درمیان کی نیچی دیوار یا روک۔ (۳) (فوج) فوجیوں کی حفاظت کے لئے ایک قسم کا شیڈ (Shed)- (۳) کتابوں یا چھوٹے(نیم) مجسموں کے رکھنے کی الماری۔ (۵) قدیم رومی ڈیسک یا میز جو مطالعے کے لئے اور مخلوط رکھنے کے لئے ہوا کرتی تھی۔

Pluto : (n) (۱)(اساطیر روما) پلوطان؛ جمراج؛ عالم اسفل کا دیوتا؛ یمراج۔ (۲) (علم النجوم) پلوٹو (سیارہ)؛ آفتاب سے دور ترین سیارے کا نام (۱۹۳۰ء میں اس کا انکشاف ہوا)۔

Plutocracy/Plutocracy : (n) [Gr.] (۱) دولت شاہی؛ حکومت اغنیا؛ حکومت تونگراں؛ (سیاسیات)دھن راج؛ دولت مندوں کی حکومت؛ مال داروں کی سیادت۔(۲) حکومت کرنے والے مال داروں کا طبقہ؛ حکمراں طبقۂ مالداراں۔

Plutocrat : (n) دولت شاہی کا رکن؛ وہ شخص جس کو دولت کے طفیل میں اختیارات یا حکومت حاصل ہو۔

Plutocratic : (a) دولت مندوں کی حکومت کا یا ان کی حکومت سے متعلق۔

Plutolatry : (n) [f. Gr.] ثروت پرستی؛ مال پرستی؛ زرپرستی؛ قارون پرستی۔

Plutology : (n) دولت کا سائنسی مطالعہ؛ ثروت شناسی؛ زر شناسی؛ اقتصادیات علمی؛ اقتصادیات؛ معاشیات۔

Plutonian : (a) [f. L. 'Plutonius.'] (۱) پلوطانی؛ عالم اسفل کے دیوتا سے متعلق؛ جہنمی؛ طاغوتی۔ (۲) (ارضیات) آتشیں؛ آتش فشانی۔

Plutonian : (n) پلوطانوی؛ نظریۂ پلاطان کا پیرو۔

Plutonic : (a) [f. Gr.] (۱) (ارضیات) آتشیں؛ آتش فشانی؛ حرارت کا؛ حرارت کے عمل سے بنا ہوا۔ (۲) پلوطانی؛ طاغوتی۔ (۳) آتشیں چٹانوں سے متعلق۔

Plutonic : (n) (ارضیات) (جمع) آتشیں چٹان۔

Plutonic rock : (a) آتشی چٹان؛ پلوطانی چٹان (جو ابتدا میں زیر زمین تھیں اور جن پر حرارت کا انتہائی اثر پڑاتھا)۔

Plutonic theory : (n) نظریۂ پلوطانی؛ یہ نظریہ کہ اکثر طبقاتی مظاہر زمین کی اندرونی حرارت کے عمل پر مبنی ہیں۔

Plutonism : (n) پلوطانیت؛ نظریۂ پلوطان۔

Plutonist : (n) پلوطانوی : نظریۂ پلوطان کا پیرو۔

Plutonite : (n) (ارضیات) پلوطانی چٹان۔

Plutonium : (n) [L.] (کیمیا) پلوطونیم : پلیوٹونیم (عنصر ، دھات)۔

Plutonomic : (a) اقتصادی : اقتصادیاتی۔

Plutonomist : (n) اقتصادیات داں : ماہر اقتصادیات۔

Plutonomy : (n) [f. Gr.] اقتصادیات : معاشیات : تد بیر مدن : اقتصاد سیاسی۔

Pluvial : (a) [L. 'Pluvialis.'] بارانی : بارشی : بارش کا : (طبقات الارض) جس کا سبب بارش ہو۔

Pluvialine : (n) پلاور یا پلور۔

Pluvialine : (a) پلاور یا پلور (جھنڈ میں رہنے والا لمبی ٹانگوں کا پرندہ) سے متعلق۔

Pluvian : (a) برساتی : پر باران : بارانی : بارشی وغیرہ۔

Pluviograph : (n) (موسمیات) باراں پیما ۔

Pluviometer : (n) (موسمیات) باران پیما؛ بارش نگار ۔

Pluviometric/ -al : (a) بارش پیما یا بارش پیمائی کا یا اس سے متعلق؛ بارش پیمایانہ ۔

Pluviometric cofficient : (n) (موسمیات) کسرِ باراں پیمائی۔

Pluviometrically : (adv.) بارش پیمائی کے طور پر۔

Pluviometry : (n) باراں پیمائی؛ بارش پیمائی۔

Pluvious : (a) [OFr. 'Pluvieus.'] دیکھو Pluvial

Ply : (n) [Fr. 'Pli.'] (۱) تہ؛ شکن (کپڑے کی)۔ (۲) پرت؛ طبق؛ لا۔ (۳) رسی کا بل؛ لڑ؛ خمیدگی؛ انحناء (۴) (مجازاً) رجحان؛ میلان؛ وضع؛ حالت۔

In ply/In good ply : اچھی حالت میں۔

Four-ply : (رسی وغیرہ) چہار لڑی؛ چار لڑی والی؛ (لکڑی) چہار پرت۔

Out of ply : خراب حالت میں؛ غیر میلان۔

Three-ply : (رسی) سہ لڑی؛ (لکڑی) سہ پرت۔

To take a (the, one's) ply : رجوع ہونا؛ مائل ہونا۔

Two-ply : (رسی) دو لڑی؛ (لکڑی) دو پرت۔

Ply : (v) [ME. 'Plye.'] (۱) برابر استعمال کرنا؛ برتنا (اوزار وغیرہ) ۔ (۲) (کام یا پیشہ) کرنا؛ کام لینا (اثر یا قوت سے)؛ زور مارنا؛ کوشش کرنا۔ (۳) (کسی شخص کو غذا وغیرہ) مہیا کرتے رہنا۔ (۴) (کسی شخص پر سوالات یا دلائل وغیرہ کی) بوچھار کرنا؛ جرح و تعدیل کرنا؛ تسلیم ہونا۔ (۵) (جہاز رانی) ہوا کے مخالف عمل کرنا۔ (۶) (جہاز، ریل وغیرہ کا دو مقامات کے) درمیان آنا جانا؛ مخصوص مقامات کے درمیان میعادی طور پر سفر کرنا؛ آنا جانا۔ (۷) حاضر باش ہونا۔ (۸) رہنمائی کرنا۔ (۹) سخت اصرار کرنا؛ پیچھے پڑ جانا)۔ (۱۰) کسی کام میں مشغول ہونا؛ سخت کوشش کرنا۔ (۱۱) (جہاز کا) رخ پھیرنا؛ راستہ بدلنا۔ (۱۲) جہاز کو چلانا؛ جہاز کو کھینا (اب صرف شاعری میں)۔ (۱۳) (کشتی، منی بس اور ٹیکسی وغیرہ کا) مخصوص مقامات پر کرایہ کے لئے کھڑا ہونا؛ لگاتار حاضر خدمت ہونا۔

To play about : اِدھر اُدھر جہاز کا رُخ بدلنا۔

To ply off and on : ہوا کے رخ یا اُس کے مخالف جہاز رانی کرنا۔

To play to and again : ہوا کے خلاف جہاز رانی کی کوشش کرنا۔

To ply up and down : اِس سمت یا اُس سمت جہاز رانی کرنا۔

Plyer : دیکھو Plier

Plymouth/Plymouth Brethren : (n) اخوان پلائی مت (پلائی مت ڈیون شائیر کی ایک بندر گاہ ھے)؛ برادران پلائی مت؛ ایک مذہبی فرقہ جو ۱۸۳۰ء میں قائم ہوا اور جس کا کوئی مذہبی تحریری قانون یا دستور نہیں ۔

Plymouth brother/-sister : پلائی فرقہ کا رکن۔

Plymouth Rock : (n) پالتو پرندوں کی ایک امریکی نسل۔

Plymouthist/ Plymouthite : (n) اخوان پلائی مت عقائد کا قائل یا پیرو۔

Plymouthism : (n) برادران پلائی مت؛ اخوان پلائی مت کا طریقہ یا عقیدہ۔

Plywood : (n) (امریکا) تختۂ چندلا؛ پلائی وڈ؛ تہ دار یا پرت دار لکڑی جو تین (پانچ وغیرہ) پتلے تختوں کو چپکا کر بنائی جائے۔

P.M. بعد از ظہر؛ بعد نیم روز؛ Post Meridiem کا مخفف ۔

Pn-: سابقہ جو صرف یونانی الفاظ میں ہوتا ھے اور P عموماً انگریزی میں ساکت ہوتی ھے ۔

Pneo -: یونانی لفظ Pnein سے مشتق سابقہ بمعنی بہنا یا چلنا (ہوا کا)؛ (منہ سے) سانس لینا؛ سانس پھولنا؛ زور سے پھونک مارنا ۔

Pneometer : (n) سانس کے ذریعہ اندر کھینچی ہوئی یا باہر خارج کی ہوئی ہوا کی مقدار کو ناپنے کا آلہ؛ تنفس پیما؛ دم پیما ۔

Pneometry : (n) تنفس پیمائی؛ دم پیمائی ۔

Pneume : (n) [Gr. 'Pneuma.'] (موسیقی) علامتوں کا سیٹ جو کسی نغمے کی ساخت کو ظاہر کرتا ھے ۔

Pneuma : (n) [Gr. f. 'pneein, pnein.'] (۱)روح ۔(۲) ( دینیات ) روح القدس۔(۳) (عضویات) نسمہ ۔ (۴) (موسیقی) وہ گیت جو آزاد مذہبی موسیقی کے طور پر ایک ایک بول کر کے گایا جائے ۔(۵) (موسیقی) علامتوں کا سیٹ جو کسی نغمے کی ساخت کو ظاہر کرتا ہے ۔

Pneumatic : (a) [L. 'Pneumaticus. '] (۱) ہوا کا : ہوائی : ہوا کے ذریعہ عمل کرنے والا۔(۲) (حیوانیات) ہوادار :(خصوصاً پرندوں کی ہڈیوں کے) ہوادار جوفوں سے جڑا ہوا یا جس میں ایسے جوف ہوں : ہوائی جوفوں پر مشتمل ۔ (۳) ہوائی ترسیل سے متعلق : ہوا کے ذریعہ بھیجا ہوا ۔ (۴) ( طبیعیات ، تشریح اور حیوانیات ) سانس یا عمل تنفس سے متعلق : تنفسی (شاذ)۔(۵) روح یا روحانی وجود کا یا اس سے متعلق :روحانی ۔

Pneumatic : (n) (۱) غناسطی (Gnostic) دینیات میں ایک اعلیٰ درجے کی روحانی ہستی کا نام ۔(۲) ہوا دار ٹائر : ایسے ٹائر والی سائیکل ۔

Pneumatic bone :(n): ہوائی ہڈی : ہوادار جوفوں والی ہڈی (خصوصاً پرندوں کی) ۔

Pneumatic caisson : (n) ہوائی کوٹھی ۔

Pneumatic cushion : (n) ہوادار گدی ۔

Pneumatic dispatch : (n) ہوائی ترسیل : ہوائی روانگی : پارسل وغیرہ کو نلکیوں کے راستے ہوا کے دباؤ یا اخراج کے ذریعہ بھیجنے کا طریقہ ۔

Pneumatic engine : (n) : پہلے ہوا نکالنے والے پمپ کو کہا جاتا تھا : ہوا پمپ : ہواکش ۔

Pneumatic trough : (n) وہ تغار یا ناند جس کے ذریعہ ظروف میں پانی یا پارے پر کے گیس جمع کئے جاتے ہیں ۔

Pneumatic tyres :(n) ہوادار ٹائر : ہوا سے بھرے ہوئے ٹائر ۔

Pneumatical : (a) (۱) ہوا کا : ہوائی : ہوا کے ذریعہ چلنے یا عمل کرنے والا ۔(۲) ہوائی ترسیل سے متعلق یا اس کے ذریعہ بھیجا ہوا ۔(۳) گیسوں سے متعلق : گیسوں کا ۔(۴) روح یا روحانی وجود سے متعلق : روحانی ۔

Pneumatically : (adv) دبائی ہوئی ہوا کے عمل سے : ہوا کے ذریعہ ۔

Pneumaticity : (n) جوفوں کا ہوا سے بھرا ہوا ہونا : ہوا دار ہونے کی حالت یا صفت ۔

Pneumatico : (n) یونانی لفظ Pneumatikos سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی Pneumatic ۔

Pneumatics : (n) (۱) ہوائیات : علم الہوا : ہوا یا دیگر لچیلے سیالات یا گیسوں کے میکانکی خواص کا علم ۔(۲) (تاریخ) علم ارواح: مسئلہ روح القدس : نفسیات۔

Pneumato-/Pneumat-: یونانی لفظ Pneuma سے مشتق سابقہ بمعنی ہوا ، دم، سانس ۔

Pneumatocele : (n) رسولی یا فتق جس میں گیس یا ہوا بھری ہو: بادخایہ : بادپھوڑا ۔

Pneumatocyst : (n) (۱) بعض آبی حیوان کا ہوا کیسہ جس کے سہارے وہ تیرتے ہیں : ہوا بردار کیسہ یا جوف (ان حیوانوں کا) : ہوا بردار عضو : بادانبان ۔(۲) (پرندوں کا) ہواکیسہ (جو ان کے جسم میں ہوتا ہے) ۔

Pneumatogram : (n) آلۂ تنفس نگار کے ذریعہ تیارشدہ نقشہ یا خاکہ جو عمل تنفس میں سینے کی حرکات کو ظاہر کرتا ہے ۔

Pneumatological : (n) (۱) علم ارواح یا مسئلہ روح القدس کا یا اس سے متعلق ۔(۲) نفسیاتی۔ (۳) ہوائیاتی ۔

Pneumatologist : (n) : ماہر روحیات : مسئلہ روح القدس کا جاننے والا : عالم ارواح : ماہر نفسیات : ماہر ہوائیات ۔

Pneumatology : (n) [mod. L. 'pneumatologia. '] (۱) (نفسیات) روحیت : علم ارواح :(دینیات) مسئلہ روح القدس : روحیات ۔(۲) نفسیات ۔(۳) ہوائیات : ہوا یا گیسوں کا علم ۔

Pneumatolysis : (n) (ارضیات) ہوا پاشیدگی ۔

Pneumatomachian : (n) [Gr. ' pneumatomachos . ' ] چوتھی صدی عیسوی کا ایک فرقہ جو روح القدس کی ہستی یا الوہیت کا منکر تھا ۔

Pneumatomachian : (a) اس فرقے کا یا ایسا عقیدہ رکھنے والا ۔

Pneumatomachist : (n) دیکھو Pneumatomachian

Pneumatometer : (n) نفس پیما : تنفس پیما : دم پیما : ہر سانس کے ساتھ اندر داخل ہونے یا خارج ہونے والی ہوا کی مقدار یا اس کی قوت کو ناپنے کا آلہ ۔

Pneumatometry : (n) نفس پیمائی : تنفس پیمائی : دم پیمائی ۔

Pneumatophore : (n) [Gr. -' phoros. '] (۱) بعض آبی جانوروں کا عضو جس میں ہوائی جوف ہوتا ہے جس کے سہارے وہ تیرتے ہیں ؛ہوائی عضو ؛ ہوا بردار عضو ۔(۲) ہوا جڑ۔

Pneumatosis : (n) [Gr.] جسم کے ان حصوں میں ہوا یا گیس کا موجود ہونا جہاں نہیں ہونا چاہیئے۔

Pneumatothorax : (n) (۱) (طب) نفخۃ الصدر ۔ (۲) دیکھو Pneumathorax ۔

Pneumaturia : (n) [f. Pneumat-t-uria.] پیشاب کے ساتھ گیس خارج ہونا ؛ پیشاب میں گیس آنا ؛ ہوا بولی ۔

Pneumectomy : (n) (جراحی) ریہ براری ؛ شش براری ؛ جراحی کے ذریعہ پھیپھڑے کی نسیج کو کاٹ کر نکال دینا۔

Pneumo -: (comb) [f. Gr. ' pneuma.'] (۱) جزو ترکیبی بمعنی ہوا ؛ بعض علمی اصطلاحوں میں Pneumato کے معنی میں مستعمل ہے ؛ دم ؛ سانس ۔(۲) Pneumono کا مخفف بہ معنی پھیپھڑا ؛ شش یونانی لفظ Pneumon سے مشتق ہے (خاص کر مرضیاتی اصطلاحوں میں آتا ہے )۔

Pneumococcal/ Pneumococcic / Pneumococcous : (a) نمونیائی نبقے سے متعلق ؛ بیضوی شکل کے ان چھوٹے اجسام کے متعلق جو مریض کے بلغم میں موجود ہوتے ہیں اور جنہیں نمونیا کا سبب سمجھا جاتا ہے ۔

Pneumococcus : (n) بیضوی شکل کے دو مختلف چھوٹے اجسام جو نمونیا کے مریض کے بلغم میں پائے جاتے اورجنہیں اس مرض کا سبب سمجھا جاتا ہے ؛ (جرثومیات) نمونیائی نبقہ ؛ ریوی نبقہ ۔

Pneumoconiosis : [Gr. ' Koni . '] پھیپھڑوں پر(سانس کے ساتھ مسلسل داخل ہونے والی)گرد جم جانے کی حالت خصوصاً Chronic fibrosis جو اکثر کوئلا مزدوروں کو ہوا کرتی ہے ۔

Pneumodynamics : (n) ہوا حرکیّات۔

Pneumodynamograph : (n) (طب) فشاردم نگار ۔

Pneumogastric : (a) (تشریح) معدے اور پھیپھڑے سے متعلق ؛ شش اور معدے سے متعلق ؛ شس معدی ؛ ریوی معدی ۔

Pneumogastric nerve : (n) شش معدی اعصاب؛ مخی(دماغی) اعصاب کا دسواں جوڑا جس کی شاخیں پھیپھڑوں اور دیگر تنفسی اورنطقی اعضاء معدہ ،نرخرا ، جگر ، طحال ، آنتوں اور قلب وغیرہ تک جاتی ہیں ؛(تشریح) عصب تائیہ ۔

Pneumonectomy : (n) (جراحی) ریہ براری ؛ شش براری ۔

Pneumonia : (n) [Gr. 'pneumonia . '] نمونیا ؛ورم شش؛ ذات الرّیہ ؛ پھیپھڑے (کے جوہر) کا ورم ۔

Acute lober pneumonia : اصلی نمونیا۔

Branchopneumonia : کھانسی کا نمونیا۔

Crupous pneumonia : حقیقی نمونیا ۔

Double pneumonia : دو ریوی نمونیا ؛ ڈبل نمونیا ؛دونوں ششوں کا ورم ؛ دونوں پھیپھڑوں کا ورم ۔

Single pneumonia : یك ریوی نمونیا ؛ نمونیا ؛ایك شش کا ورم ؛ ایك پھیپھڑے کا ورم ۔

Pneumonia bacillus/ -coccus/ -miccobe : (n) دیکھو Pneumococcal

Pneumonic : (a) نمونیائی؛ نمونیا کا ؛نمونیاجیسایااس سے متعلق ؛ نمونیا سے متاثر یا اس میں مبتلا ؛ (شاذ) ششی؛ پھیپھڑے کا یا اس سے متعلق ؛ (تشریح) ریوی ۔

Pneumonic plague : (n) نمونیائی طاعون ۔

Pneumonitic : (a) دیکھو Pneumonic

Pneumonitis : (n) نمونیا (کا غیر مروج نام)؛دیکھو Pneumonia ۔

Pneumon-/-Pneumono-: یونانی لفظ Pneumon سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی پھیپھڑا ۔

Pneumonometer : (n) دیکھو Pneumatometer

Pneumonophorous : (a) پھیپھڑوں والا ؛ پھیپھڑے دار ؛ شش دار ۔

Pneumophonia : (n) (صوتیات) تنفس صوتی ؛ دم صوتی ۔

Pneumotaxis (n) (حیاتیات) گیسی ترتیب ۔

Pneumothorax : (n) (۱) (طب) نفخۃ الصدر (پھیپھڑے میں زخم یا سوراخ ہو جانے سے ) ؛ پھیپھڑے کے پردے میں ہوا یا گیس بھر جانا ۔(۲) (جراحی) انتفاخ الصدر ۔

Pneumotropism : (n) گیس رخی ؛ (متاثر کرنے والے جراثیم وغیرہ کا) پھیپھڑے کی طرف مائل ہونا ؛مُڑنا یا رخ ہونا۔

Pnyx : (n) [Gr. 'Pnix.'] قدیم ایتھنز میں عوامی اجتماع کی جگہ جو ایتھنز کی گڑھی کے مغرب میں ایک چھوٹی پہاڑی کو ایک جانب سے کاٹ کر اور مسطح نیم دائرہ نما بنا کر تیار کی گئی تھی ۔

Po : (روز مرہ) پیشاب دان : پیشاب کا برتن ۔

Po-faced : (a) [Prob.f.Po.] (روز مرہ) سنجیدہ رو : رعب دار چہرے والا : بارعب : مہیب ۔

Poa : (n) [mod. L. f. Gr. 'poa.'] (نباتیات) جنس گیاہ : گیاہ مرغزار : چراگاہ کی گھاس ۔

Poaceae : (n) [L.f. Poa + -aceal.'] (نباتیات) علفیہ :گیاہیہ ۔

Poaceous : (a) (نباتیات) علفی : گیاہی ۔

Poach : (v) [OFr. 'pochier.'] (انڈے کا) پوچ بنانا :انڈے کو توڑ کر ابلتے ہوئے پانی میں پکانا ۔

Poach : (v) [origin doubtful.] (۱) (کسی چیز کو) ہاتھ سے، چھڑی کی نوک سے یا ایسی ہی کسی چیز سے دھکیلنا یا ٹھوکر مارنا : (نیز) دھکا دے دے کر چلانا : (چیزوں کو) ایک ساتھ کوٹنا : دھمس کرنا یا ٹھونسنا : (مجازاً)ترغیب دینا : اکسانا : ابھارنا : شہ دینا ۔ (۲) کسی سوراخ یا کسی چیز میں(انگلی، چھڑی، پاؤں وغیرہ) گھسیڑنا یا ڈالنا ۔ (کھر، سم وغیرہ سے گھاس وغیرہ کو)اکھاڑنا : روندنا : کھرچ دینا : کچلنا :کُھر یا پاؤں سے (نرم زمین میں) سوراخ سا بنا دینا ۔(۳) چلتے چلتے (مرطوب مٹی میں) دھنس جانا : بھاری قدموں سے چلنا : زور زور سے قدم رکھتے ہوئے چلنا ۔ (۵)بھاری قدموں سے چلنے کے باعث (زمین کا روندا جانا : گڈھا گڈھا ہو جانا :کیچڑدار ہو جانا ۔ (۶) پانی ملا کر پتلا کرنا یالیپ سا بنانا ۔ (۸) (کسی کی آراضی، حقوق وغیرہ میں)مداخلت بیجا کرنا : (خصوصاً کھیل میں) ناجائز طور پر دوسرے کے کورٹ میں گھس جانا ۔(۹) شکار کرنے یا مچھلیاں مارنے کے لئے(کسی کی زمین یا پانی پر) ناجائز مداخلت کرنا : ناجائز طور پر شکار کرنا یا مچھلی پکڑنا ۔(۱۰) (کھیل عامیانہ) (دوڑ وغیرہ میں) ناجائز فائدہ حاصل کرنا : (ٹینس میں)اپنے شریک کے کورٹ کی گیند کو مارنا ۔

Poached : (a) پوچ بنایا ہوا : توڑ کر ابلتے ہوئے پانی میں پکایا ہوا (انڈا) ۔

Poacher : (n) وہ برتن جس میں اس طرح انڈا پکایا جاتا ھے :پوچ بنانے کا برتن ۔

Poacher : (n) (۱) مداخلت بیجا کرنے والا : چوری سے شکارکرنے یا مچھلیاں پکڑنے والا : (کھیل میں ) ناجائز فائدہ حاصل کرنے والا ۔(۲) (امریکا) تنگ اور چھوٹی چونچ والی بط ۔(۳) Agonidae خاندان کی ایک چھوٹی مچھلی : چور مچھلی ۔(۴) (نیز Potcher) (کاغذ سازی) انجنوں کے سلسلوں میں سے کوئی ایک جس کے ذریعہ چیتھڑے وغیرہ کوٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کئے جاتے، دھوئے جاتے،صاف کئے جاتے اور آخرش مادے کی شکل اختیار کر لیتے ہیں ۔

Poachiness : (n) (زمین کا) دلدلی ہونا : مسام دار ہونا :رطوبت کو دیر تک قائم رکھنا : کیچڑدار ہونا ۔

Poachy : (a) اسفنجی : مسام دار : رطوبت کو دیر تک قائم رکھنے والی (زمین) : روندا جانے والی :کیچڑدارہو جانے والی : پانک دار : دلدلی : گلابی ۔

Pob : (n) [of unkn. origin.] (اسکاٹسکانی) سن یا پٹ سن (جوٹ) کا بیکار حصہ : ردّی : فضلہ ۔

Pocan : (n) [app. native Ame. Indian name.] ایک قسم کی گھاس: Phytolacca کی امریکی قسموں کا نام ۔

Pochade : (n) [Fr. 'pocher.'] ابتدائی : دھندلا یا داغدار خاکہ : رف خاکہ ۔

Pochaise / Pochay : روزمرہ میں Post-chaise کو کہتے ہیں ۔

Pochard : (n) [of unkn. origin] یورپ کا ایک غوطہ زن پرند جس کے سر اور گردن کا رنگ چمکدارسرخی مائل بھورا ہوتا ھے : سرخ سر بطخ ۔

Pochette : (n) [Fr. 'pochette.'] (۱)عورتوں کا چپٹا تھیلی نما ہینڈ بیگ یا لفافہ ۔ (۲) چھوٹا وائلن جو پہلے رقص سکھانے والوں کے پاس ہوتا تھا ۔(۳) آر پار نظر آنے والے باریک کاغذ کا چھوٹالفافہ (ٹکٹ رکھنے کے لئے) ۔

Pock : (n) [Late o E. 'poc,pocc.'] (۱) چھالا :آبلہ :دانہ(خصوصاً چیچک کا) : چیچک دانہ : پھوڑا : پھنسی (گرمی کا) ۔ (۲) چیچک : آتشک : چھوٹی یا بڑی گوٹی : داغ آبلہ (اب عموماً جمع میں Pox لکھا جاتا ھے)۔

Pock : (v) چھالے ڈالنا : داغنا : بدنما داغوں سے داغدار کرنا یا شکل بگاڑنا ۔

Pock-broken : (n) چیچک زدہ : آبلوں یا چھالوں سے داغ داغ یا داغ دار : چیچک رُو ۔

Pock-frecken/ -fret/ -fretted/ -fretten : (a) دیکھو Pock-broken

**Pock-hole** : (n) چیچک کا داغ یا گڈھا : کسی زخم یا چھالے کا داغ یا گڈھا : داغ آبلہ ۔

**Pock-lymph** : (n) (لمف) گائے کے چیچک دانوں (گوتھن سیتلا) کاپانی جو چیچک کے ٹیکے میں استعمال ہوتا ہے ۔

**Pock-mark** : (n) چیچک کا داغ یا گڈھا : کسی زخم یا چھالے کا داغ یا گڈھا : داغ آبلہ ۔

**Pock-marked/ -pitted/ -pitten** : (a) Pock-broken دیکھو

**Pock-pudding** : (n) : (اسکاتستان) پیٹو : بندۂ شکم : موٹا تازہ آدمی : انگریز ۔

**Pocket** : (n) [AFr. ' Poket (c, 'din.y'poke.'] (۱) پاکٹ : کیسہ : خریطہ : تھیلی : (پیمائش کے لئے) ناپ کی تھیلی (=۱۶۸ پونڈ) :اون کی تھیلی (=نصف تھیلا) ۔(۲) جیب: بٹوا : پرس ۔ (۳) مقدور :آمدنی : مقدرت : نقد : روپیہ پیسہ ۔(۴) انٹا کھیلنے کی میز کی تھیلی: بلیرڈیا کیرم کی میز کی (کھلے منہ والی) تھیلی ۔(۵) (کان کنی) فلزی جوف : سونے یا کسی اور دھات سے بھرا ہوا زیر زمین جوف : (نیز) سیلاب میں بہہ کر (آئے سونے کے ذرات کا مجموعہ) ۔(۶) (طبقات الارض) جوف چٹان : خصوصاً چٹان کا وہ جو غیر جنسی مادے سے بھرا ہوا ہو : زمین دوز گڈھا جس میں پانی بھرا ہو ۔(۷) ہوا تھیلی : ہوا رخنہ : (کسی مقام کی مخصوص فضائی کیفیت جس کا مقابلہ ہوائی جہاز کو یکایک ہو اور وہ یک بارگی یوں گر پڑے جیسے بلیرڈ کی گیند ایک دم سے تھیلی میں آگرتی ہے )۔(۸) (بطور صفت )جیبی : جو جیب میں لے جانے کے قابل اور موزوں ہو : اتنی چھوٹی (چیز ) کہ جیب میں رکھی جا سکے : (رقم وغیرہ ) اتنی کہ پاکٹ میں آسکے ۔(۹) (حیوانیات،تشریح) جسم حیوانی کا تھیلی نما جوف یا تھیلی (جس طرح تھیلی دار جانوروں (کنگارو وغیرہ)کے پیٹ میں ہوتی ہے ) ۔(۱۰) زمین یا پہاڑوں کے درمیان کا خلا : کھوہ : غار : وادی : درہ : تنگ گھاٹی ۔(۱۱) پاکٹ نما کوئی چیز مثلاً نقشے وغیرہ کو موڑ کر رکھنے کے لئے کتاب کی جلد میں بنی پاکٹ ۔ (۱۲) جہاز کا کیبن یا کوٹلہ کوٹھری ۔ (۱۳) (دوڑ) وہ حالت جب کوئی مقابل دوسرے مقابلکے گھیرے میں جاتا ہے اور اس سے نکلنے اور جیتنے کی امید جاتی رہتی ہے ۔(۱۴) Pocket battleship دیکھو ۔ (۱۵) میدان جنگ کا وہ حصہ جس پر فوج نے قبضہ کر رکھا ہواور اس طرح وہ دوسرے حصے سے کٹ کر الگ ہو گیا ہو ۔

**Air pocket** : ہوا تھیلی : ہوا رخنہ(کسی مقام کی مخصوص فضائی کیفیت جس کا مقابلہ ہوائی جہاز کو یکایک ہو اور وہ یکبارگی یوں گر پڑے جیسے بلیرڈ کی گیند ایک دم سے تھیلی میں آگرتی ہے ۔

**Empty pocket** : تہی دست : خالی جیب : وہ شخص جس جس کے پاس روپیہ نہ ہو ۔

**He will suffer in his pocket** : اسے روپیوں کا نقصان ہوگا ۔

**I am 5s in pocket** : میرے پاس پانچ شلنگ موجود ہیں۔

**I am 5s. in pocket by the transaction** : اس سودے میں مجھے پانچ شلنگ کا فائدہ ہوا ہے ۔

**I am 5s. out of pocket by the transaction** : اس سودے میں مجھے پانچ شلنگ کا نقصان ہوا ہے ۔

**In pocket** : (۱) جس کے پاس روپیہ موجود ہو : صاحب مال ۔(۲) جس کے پاس (کچھ رقم) بچ رہی ہو یا منافع سے حاصل ہوئی ہو ۔

**In (some one's) pocket** : (۱)(کسی کے ) بہت ہی قریب ۔ (۲)(کسی کے ) دباؤ میں یا زیر اثر : پنجے میں : قابو میں ۔

**Out-of -pocket expenses** : اصلی یا واقعی اخراجات :واجب اخراجات ۔

**She has him in her pocket** : وہ بالکل عورت کے قابومیں ہے : وہ عورت اسے پوری طرح اپنے قابو میں رکھتی ہے ۔

**Ticket pocket/ Watch pocket** : (لباس میں) گھڑی یا ٹکٹ رکھنے کی جیب یا خانہ ۔

**To be out of pocket** : (کسی سودے میں) نقصان اٹھانا : گھاٹے یا خسارے میں پڑنا ۔

**To be prepared to put one's hand in one's pocket** : کچھ خرچ کرنے کے لئے تیار ہونا ۔

**To put in one's pocket** : ہٹا لینا : چھپا لینا : دبا لینا :دبا دینا : ہٹا دینا : چھوڑ دینا : ترک کردینا ۔

**To put one's pride in one's pocket** : ایسا کام کرنے پر مجبور ہونا جس سے اپنے فخر کو ٹھیس لگے : فخر کے جذبے کو دبا دینا یا چھوڑ دینا ۔

**Pocket** : (v) (۱) جیب وغیرہ میں رکھنا ۔ (۲) بند کرنا(جس طرح جیب ، تھیلی وغیرہ میں بند کرتے ہیں ) ۔ (۳) (گھڑدوڑ میں) حریف کے آڑے آنا یااسے روکنا : گھیر لینا (تا کہ

جیت نہ سکے )۔(۴) ہڑپ کر جانا: ہتھیا لینا : قبضہ کر لینا :مالك بن بیٹھنا ۔(۵) (بے عزتی ، زیادتی وغیرہ ) برداشت کر لینا : نرم گرم اٹھانا یا سہنا (بغیر کسی اظہار نا گواریت کے ) : سب کچھ جھیل لینا : بندہ بن جانا : سر تسلیم خم کر دینا ۔ (۶) (بلیرڈ) میز کی تھیلی میں (گیند)ڈالنا ، پہنچانا ۔ (۷) (جذبات ، احساسات وغیرہ کو) دبانا : چھپانا : پتا نہ لگنے دینا : چھپا لینا (غصہ وغیرہ کو ) ۔ (۸) (کسی رپورٹ ، مراسل وغیرہ کو )شائع نہ کرنا یا نہ ہونے دینا : چھاپنے سے احتراز کرنا : روك دینا : نہ چھاپنا ۔ (۹) امریکی سیاسیات میں (صدر یا کسی صوبے کے گورنر کا) کسی بل کے مسودے پر دستخط نہ کرنا یا کرنے سے احتراز کرنا تاکہ وہ قانون نہ بن سکے ۔ (۱۰)اپنے ذاتی اختیار میں رکھنا : قابومیں رکھنا : اپنے بس میں رکھنا ( خصوصاً کسی حلقے کی نمائندگی کو) ۔ (۱۱) جیب لگانا : پاکٹ لگانا (لباس وغیرہ میں) : جیب دار بنانا ۔ (۱۲) (مرضیات ، جراحی ) گڈھا بنا دینا :جوف میں تبدیل کرنا : مجوف کردینا : جیب سا بنا دینا : تھیلی دار یا تھیلی نما کر دینا ۔ (۱۳) جیب نما یا تھیلی نما خلایا خانہ بن جانا : جیبیں بن جانا : کیسہ نما خانے بن جانا ۔

Pocket battleship : (n) جنگی جہاز کی طرح مگر چھوٹے پیمانے پر ضروری سامان اور اسلحوں سے لیس جہاز : چھوٹا جنگی جہاز ۔

Pocket-book : (n) (۱) چھوٹی کتاب (جسے جیب میں رکھ کر لے جایا جا سکتا ہو) : جیبی کتاب :پاکٹ بك ۔ (۲) جیبی نوٹ بك : بیاض :(نیز) کتاب کی شکل کا ڈبّا جس میں کاغذات، بینك نوٹ ، ہنڈیاں وغیرہ رکھی جاتی ہیں ۔ (۳) توصیفی معنوں میں ۔

Pocket borough : (n) وہ قصبہ جس کے پارلیمینٹری نمائندے کاانتخاب سنہ ۱۸۳۲ء کے ریفارم ایکٹ سے قبل صرف ایك ہی شخص یا خاندان کے زیر اختیار تھا ۔

Pocket chronometer : (n) جیبی وقت پیما ۔

Pocket expenses : (n) جیب خرچ : چھوٹے موٹے ذاتی اخراجات ۔

Pocket-handkerchief : (n) جیبی رومال : چھوٹا رومال ۔

Pocket-knife : (n) جیبی چاقو : مڑنے والا چاقو جسے جیب میں لے جایا جا سکے ۔

Pocket-money : (n) جیب خرچ کی رقم جو اتفاقی اخراجات کے لئے جیب میں رکھ کر لے جائیں (خصوصاً وہ رقم جو اسکول جانے والے بچے بچیوں کو ملتی ہے )

Pocket-mouse : (n) Saccomyidae خاندان کا ایك کترنے والا جانور: ایك قسم کا چوہا : تھیلی دار چوہا ۔

Pocket-piece : (n) برکتی سکہ : سکہ جو جیب میں رکھے رہنے کے لئے ہو اور جس کو باعث برکت سمجھ کر خرچ نہ کیا جائے (عموماً کھوٹا یا جعلی سکہ )۔

Pocket-pistol : (n) (۱) جیبی پستول : چھوٹا طمنچہ : (جو جیب میں رکھا جا سکے ) ۔ (۲) (مزاحاً) شراب کی چھوٹی بوتل (جو جیب میں رکھی جا سکے ) ۔

Pocket-rat : (n) دیکھو Pocket mouse

Pocket-sheriff : (n) انگریز شیرف (افسر اعلیٰ ) جسے پہلے بادشاہ نامزد کیا کرتا تھا ۔

Pocket-size/ -sized : (a) چھوٹا : جیبی سائز کا :جو بہ آسانی جیب میں آسکے ۔

Pocketable : (a) جو جیب میں رکھا یا لے جایا جا سکے :جیب میں رکھنے کے لائق : جیبی ۔

Pocketful : (n) جیب بھر : جتنا ایك جیب میں آسکتا ہو :بھر جیب ۔

Pocketless : (a) بے جیب : بغیر جیب کا ۔

Pockety : (a) (کان یا فلزاتی توبے) جستہ جستہ :بے قاعدہ طور پر پھیلے ہوئے یا منقسم :فلزدار : (وہ جوف زمین) جس میں سونا یا اور کوئی دھات ہو ۔

Pockiness : (n) چیچك یا آتشك کے دانوں سے بھرا ہونے کی حالت : ایسے دانوں سے داغدار ہونے کی حالت ۔

Pocky : (a) (۱) (شاذ) چھالوں یا چیچك کے دانوں سے بھرا ہوا: چیچك زدہ :آتشك زدہ :آبلہ دار : داغدار ۔ (۲) چھالے یا چیچك کے دانے جیسا یا اس سے متعلق ۔

Poco : (adv) [It&sp. f.L ' Paucus. '] قدرے : ذرا سا : تھوڑا : کم: آہستہ ۔

Poco a poco : (adv.) [It.] تھوڑا تھوڑا : ذرا ذرا سا :بتدریج :کم کم : آہستہ آہستہ(موسیقی کی ہدایت کے طور پر مستعمل ہے) ۔

Poco-curante : (a) [It.f. Poco+curante. '] بے پروا : دلچسپی نہ رکھنے والا : بے التفات (شخص) :ٹھنڈے دل کا : بے جوش (شخص) : غیر جانب دار۔

Poco-curante : (n) غیر جانب دار شخص :بے پروا شخص : بے التفات

شخص۔

Pococurant(e)ism : (n) غیر جانب داری ؛ بے پروائی ؛ بے التفاتی۔

Pocosin/ -son/ -sen/ Poquosin : (n) [Algonquin 'poquosin.'] (جنوبی امریکا میں) نشیب کا دلدلی علاقہ یا خطہ (عموماً جنگل سے بھرا ہوا) ؛ دلدل ؛ کیچڑ ؛ گِلابہ ؛ پانك۔

Poculiform : (a) [F.L 'Poculum '+-FORM.] (تاریخ فطرت) پیالہ نما ؛ (حیاتیات) فنجان۔

Pod : (n) [of unkn. origin .] Pad کی قدیم شکل ؛آلات وغیرہ کا گدی دار خانہ ؛ برمے کا خانہ جس میں اس کا پھل رکھا جاتا ھے ؛برمے کا لٹو۔

Pod : (n) [Back-formation from dial. Podware, Podder . ' of Unkn . origin. ] (۱) پھلی؛ ڈوڈا۔ (۲) ریشم کے کیڑے کا کویا۔ (۳) ٹڈی کے انڈوں کا خول۔(۴) بام مچھلی کے پکڑنے کا کیسہ نما تنگ منہ کا جال ؛ تنگ منہ کا جال (نیز Pod net)-(۴) (تشریح) شکم ؛ پیٹ۔ (٦) (سابقہ) پا ؛ پاؤں ؛ پیر۔

Pod : (n) [of unkn. origin.] (۱) دریائی بچھڑوں اور وھیل مچھلیوں کا گروہ یا جھنڈ۔(۲) پرندوں کا چھوٹا جھنڈ یا غول۔

Pod : (v) (۱) ڈوڈے لگنا ؛ پھلیاں آنا ؛ پھلیوں سے بیج نکالنا؛ چھلکا اتارنا۔

Pod : (v) دریائی بچھڑوں یا وھیل مچھلیوں کو ہانك کر گھیرنا ؛ انہیں ہانك کر گروہ میں لانا۔

Pod-:(comb.) سابقہ بمعنی پاؤں ؛ پا ؛ پیر۔

Pod-bit : (n) سوراخ کرنے کا اوزار جو برمے میں استعمال کیاجاتا ھے ؛ برمے کی آنی۔

Pod-pepper : ( n) لال مرچ۔

-Poda : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی "پایہ" (ایسے یا اتنے پاؤں والا)۔

Podagra : (n) [L.f.Gr. ' podagra. '] پاؤں کی گٹھیا ؛ نقرسِ پا ؛ گٹھیا ؛ وجع مفاصل۔

Podagral : (a) نقرسی ؛ گٹھیائی ؛ نقرس کا یا اس سے متعلق۔

Podagric : (a) دیکھو Podagral

Podagric : (n) گٹھیا کا مریض ؛ مریض نقرس۔

Podagrous : (a) نقرسی ؛ گٹھیا والا ؛ نقرس یا گٹھیا میں مبتلا۔

Podal : (a) (حیوانیات) پائی ؛ پاؤں کا یا اس سے متعلق۔

Podalgia : (a) [mod.L.] (گٹھیا سے یا گٹھیا کی طرح) پاؤں کا درد ؛ دردِ پا ؛ وجع مفاصل ؛گٹھیا وغیرہ۔

Podalic : (a) پائی ؛ پاؤں کا یا اس سے متعلق ؛ پاؤں کے ذریعہ یا پاؤں سے۔

Podargidac : (n) [L.f. 'podargus.'] مشرقی اور آسٹریلوی پرندوں کا ایك خاندان۔

Podarthral : (a) [L.f. ' Podarthrum.'] پرند کے چنگل اور ساق کے درمیان کے جوڑ سے متعلق ؛ پرند کے ٹخنے سے متعلق۔

Podarthritis : (n) ورم مفاصل پا ؛ پاؤں کے جوڑوں کا ورم ؛گٹھیا؛ وجع مفاصل (پاؤں کا)۔

Podarthrum : (n) [L.f.Pod-+Gr.arthron.'] پرند کا ٹخنہ ؛ ساق اور چنگل کے بیچ کا جوڑ۔

Podded : (a) (۱) پھلی دار؛ ڈوڈے دار ؛ پھلیوں میں پیدا ھونے والا (بیج)؛ڈوڈے میں نشوونما پانے والا (۲) (مجازاً) مامون؛باآرام و آسائش؛اچھی حالت میں؛خوش حال۔

Podder : (n) پھلیوں سے بیج چھڑانے والا مزدور۔

Podeon : (n) [g. 'podeon.] (حیوانیات) ساقچہ۔

Podesta (n) [L. Potestas.] (۱) شہنشاہ فریڈرك اول کا مقرر کردہ گورنر جو Lombardy کے ایك یا کئی شہروں پر مامور ہوتا تھا۔(۲) (تاریخ) قرون وسطیٰ کے اطالوی شہروں کا چیف مجسٹریٹ جو ہر سال منتخب کیا جاتا تھا۔ (۳) جدید اطالوی بلدیات کا نائب جج یا مجسٹریٹ۔

Podetia : (n) Podetium کی جمع۔

Podetium : (n) [mod. L ] بعض کائیوں کا ڈنٹھل نما حصہ جس میں apothecium یا پھل ھوتا ھے ؛ نیز کوئی بھی ڈنٹھل نما ابھار۔

Podex : (n) [L.] (۱) (تشریح) دُبُر؛ سُرین ؛ چوتڑ ؛ پینڈی ؛ نشست۔ (۲) (حیوانیات) کفل ؛ چوتڑ ؛ کیڑوں کا پچھلا حصہ۔

Podge : (n) [A parallel form of Pudge (n) .] (روز مرہ) کوتاہ و فربہ مرد یا عورت؛ چھوٹا اور موٹاشخص؛ کوئی بھی چھوٹی اور موٹی چیز؛ ناٹا یا موٹا آدمی یا جانور۔

Podgily : (adv) ناٹے موٹے طور پر ۔

Podgy : (a) ناٹا اور موٹا : پست قد اور فربہ : پست قد مضبوط ۔

-podia : (comb) [f. Gr. 'pod.'] جزو ترکیبی بمعنی پانو کی ایک (مخصوص) حالت ۔

Podia : (n) Podium کی جمع ۔

Podiatry : (n) [Pod-+-iatry.] (۱) مرضیات پا ۔(۲) علاج امراض پا ۔

Podical : (a) مبرزی:مبرز سے متعلق یا اس کے قریب واقع:سرین سے متعلق : کفلی ۔

Podical plates : (n) کفلی پلیٹ : دو یا زیادہ چھوٹی پلیٹیں جو بعض کیڑوں کے مبرز یا پچھلے حصے کو گھیرے ہوتی ہیں ۔

Podite : (n) [Gr. 'pous-,pod-+ -ite] کسی Arthropod خصوصاً قشرے کا پاؤں یا وہ عضو جس کے سہارے وہ چلتا ھے : پائے قشریہ ۔

Poditic : (a) پائے قشریہ سے متعلق ۔

Podium : (n) [L.] (۱) عمارت کی کرسی ۔(۲) قدیم Amphitheatre کے گرد کا چبوترا ۔ (۳) کمرے کے اطراف نشستوں یا بینچوں کا سلسلہ ۔ (۱) (تشریح،حیوانیات) ریڑھ دار حیوان کا پاؤں یا کُھر: پنجہ : پا:نالپا:پرندوں کا چنگل یا وہ جگہ جہاں پر انگلیاں ملتی ہیں ۔ (۵) (نباتیات) غصنہ : ڈالی ۔

Podley : (n) پولک مچھلی:ایک قسم کی بحری مچھلی جو کاڈسے مشابہ ہوتی ھے ۔

Podo-: (comb.) [Gr. 'podo' '.] (سابقہ) بمعنی پا: پیر:پاؤں ۔

Podobranch : (a) قشریوں کا آلۂ تنفس (سانس لینے کا عضو) جو پاؤں سے جُڑا ہوتا ھے :پاگلپھڑا:پاخیشوم ۔

Podobranchia : (a) (حیوانیات) پا خیشومہ (قشریہ) ۔

Podobranchial : (a) پاخیشوم کا یا اس سے متعلق :پاخیشومی ۔

Podocarp : (n) [Gr. 'karpos'.] (نباتیات) پتے کا ڈنٹھل یا شاخ برگ جس میں پھل لگا ھو: غُصنۂ گل یا شاخِ گل جس میں پھل ھو : ساقۂ ثمر برگ : پھل پتاڈالی ۔

Podocarpous : (a) (نباتیات) غُصنۂ ثمرہ:ڈنٹھل پھلا ۔

Podocephalous : (a) (نباتیات) جس کے لمبے ڈنٹھل پر پھولوں کا گچھا ھو ۔

Podogona : (n) [f. Gr. 'gonos.'] (حیوانیات) پاتنا سلان: جن کا تناسل پاؤں کے ذریعے ھوتا ھو ۔

Podogyniam : (n) [mod. L.f Gr. 'gury .'] (نباتیات) حامل تخمك ڈنٹھل : وہ ڈنٹھل جس میں تخم دان یا کیسۂ تخم ھوتا ھے : غصنك دان:تخم دان بردار: مادہ بردار ۔

Podopthalmate : (a) [f. Podo +Gr. 'Ophthal-mos'+ -ate] (حیوانیات) پاچشمہ: جس کی آنکھ پاؤں کے سرے پر ھو : پا چشمہ قشریوں کا یا ان سے متعلق ۔

Podophthalmia : (n) قشریوں کا ایک سلسلہ جس میں پاچشم قشرے مثلاً جھینگا مچھلی اور کیکڑے بھی شامل ہیں (جن کی آنکھیں پاؤں یاپاؤں نما اعضا کے سروں پر ھوتی ہیں ۔

Podophthalmian : (a) پا چشمہ قشریوں سے متعلق: Podophthalmia سے متعلق ۔

Podophthalmian : (n) Podophthalmia سلسلے کا کوئی قشریہ ۔

Podophthalmic / -mons : (a) (حیوانیات) پاچشمہ : پاچشمہ : جس کی آنکھیں پاؤں یا پاؤں نما اعضا کے سروں پر ھوں ۔

Podophyllin : (n) [f. Podophyllum.] (کیمیا) امریکی پاپڑے کی رال: ایك قسم کی زرد کڑوی دست آور رال جو تخم تفاح سے حاصل ھوتی ھے: پاپڑا رال ۔

Podophyllous : (a ) [Gr. 'Phyllon . '] (۱)(حشریات) برگ نما حرکی اعضا یا پاؤں رکھنے والا (کیڑا)۔ (۲) دیکھو Podophyllous tissues .

Podophyllous tissue : (n) (حیوانیات) گھوڑے کے تلوے میں برگ نما عرقی پرتوں سے بنی ھوئی نسیجی پرت ۔

Podophyllum : (n) [mod .L.] (نباتیات ' امریکی پاپڑا :مہرگیاہ : یبرُوح : لُ ہمنی ۔

Podoscaph : (n) [Gr. 'Skaphos. '] پانی پر چلنے کے لئے پاؤں میں لگی ھوئی ڈونگی نما چیز:(نیز) پانی پرچلنے والی پاؤں گاڑی یا سائیکل ۔

Podosomata : (n) (حیوانیات) پاجسمہ:بحری مکڑا جس کا جسم نہایت مختصر اور پاؤں خاصے بڑے ھوتے ہیں:یہ مکڑوں سے مشابہت رکھتا ھے ، اس کے جسم میں چودہ زوائد ھوتے ہیں جن میں پچھلے آٹھ زواید پاؤں کا کام دیتے ہیں اور

ساتھ ہی آنت کی بیکار شاخوں اور تناسلی اعضا کے حامل ہوتے ہیں ، اس کے اول چار یا چھ زوائد اکثر معدوم ہوتے ہیں ، ایک نلکی جیسی سونڈ کے سرے پر مثلث نما منہ ہوتا ہے ، نروماده کے جداگانہ جنسی اعضا نہیں ہوتے اور نہ تنفسی عضوہی ہوتا ہے ، یہ بچہ دیتا ہے جو عموماً ایک مکمل تغیر یا قلب ماہیت کے ذریعہ انجام پاتا ہے۔

Podosperm : (n) [G. 'sperm '.] (نباتیات) تخم کی ڈنٹی یا ڈنٹھل : بیج کی ڈنٹی۔

Podostemon : (n) [G. stemon .] (نباتیات) دریائی ترائی :ایک دریائی گھاس۔

Podostomatous : (n) [G.stoma .] (حیوانیات) جوڑدار پاؤں والے حیوانات Arthopoda کے گروپ Podostomata کا یا اس سے متعلق:جس کا منہ پاؤں جیسا ہوتا ہے :پادہن۔

Podotheca : (n) (حیوانیات) پرند یا رینگنے والے جانورکے پاؤں کا فلس دار غلاف: (نیز) پیوپا یا منجھ روپ میں کسی کیڑے کے پاؤں کو ڈھکنے والا غلاف۔

Podothecal : (a) پرند یا رینگنے والے حیوان کے پاؤں کے فلس دار غلاف سے متعلق۔

Podura : (n) [mod.L. ] (حشریات) پادمہ:جست دُمہ : بے پر کیڑوں کی ایک جنس جنھیں دُم کی طرف ایک دوشاخہ عضو ہوتا ہے جس کے سہارے وہ پھدکتے ہیں ، اس عضوکو Spring tails یا پھدک دُم کہتے ہیں۔

Poduran : (n) Podura جنس کا یا Poduridae خاندان کا کوئی کیڑا۔

Poduran : (a) Podura یا پادمہ جنس کے کیڑوں کا یا ان سے متعلق۔

Podurid : (a&n) دیکھو Poduran (a&n)

Poe-bird : (n) [From the Otaheitanword for ear-rings.] نیوزی لینڈ کا ایک پرند جسے اب Parson-bird کہتے ہیں : مُلاّ پرند، ٹوئی۔

Poecil -: (comb) یونانی لفظ Poikilos سے مشتق جزوترکیبی بمعنی رنگ برنگ کا:مختلف اللون : مختلف کئی رنگوں کا۔

Poecile : (n) [Gr. Poikily.] قدیم ایتھنز کے بازار میں ایک Porlico کا نام جو رنگ برنگ کی نقاشیوں سے آراستہ تھا۔

Poecilo : (comb) [Gr. Poikilos] دیکھو Poecil

Poecilopod : (n) (حیوانیات) Poecilopoda قسم کا قشریہ (اب یہ تقسیم متروک ہے) جس کے اعضا مختلف الشکل اور مختلف الفعل ہوتے ہیں۔

Poecilopodous : (a) Poecilopoda قسم کے قشرے سے متعلق۔

Poem : (n) [L. 'poema. '] (١) نظم : کلام موزوں ۔(٢) بلند پایہ کلام : نظم یا نثر کی بلند پایہ تصنیف ۔ (٣) شعریت سے مملو چیز (مثلاً That dance was a poem in motion اس ناچ میں ایک زندہ شعریت تھی )۔

Poephagous : (a) [Gr. 'poyphagos. '] (حیوانیات) گھاس یاجڑی بوٹی کھانے والا (خصوصاً) Poephaga قسم کا (تھیلی دار جانور)۔

Poesy : (n) (١) (قدیم) فن شعر : شاعری : شعر گوئی : نظم نگاری۔ (٢) شعر و سخن۔

Poesy : (v) شعر کہنا یا لکھنا : شاعری کرنا۔

Poet : (n) [L. 'poeta. '] شاعر : نظم نگار: کوی: ناظم: شاعر یا مصنف جو قوت فکر، بصیرت ، احساس اور ملکۂ اظہار میں دوسروں سے ممتاز ہو۔

Poetaster : (n) [mod. L.] ادنیٰ شاعر : تک بند شاعر: متشاعر : جو پوچ قسم کی شاعری کرتا ہو۔

Poetastery /Poetastry : (n) تک بندی : ادنیٰ درجے کی شاعری۔

Poetaz narcissus : (n) گل نرگس کی ایک قسم جو Polyanthus narcissus اور Poet's narcissus کے بیج کی قسم ہے۔

Poetess : (n) شاعرہ۔

Poetic : (a) [L. 'poeticus. '] (١)شعری :شاعرانہ : شاعر کا ۔(٢)شعری صلاحیت رکھنے والا : شاعر ۔(٣) شاعر یا شاعروں کا ۔ (٣) جس میں اعلیٰ شعری خوبیاں ہوں : شعری لطافتوں سے معمور : اعلیٰ شعری خصوصیات کا حامل ۔(٥) منظوم : شعر میں لکھا ہوا : نظم کیا ہوا۔ (٦) شاعری سے نسبت یا تعلق رکھنے والا : شاعری سے بحث کرنے والا : شاعری کا حد درجہ شائق : شاعری میں گم : دیوانۂ شعر ۔ (٧) (یونانی لفظ ' Poiytikos کے معنوں میں ) ؛ صناعانہ : خلاقانہ : فنی تخلیق سے متعلق (شاذ)۔ (٨) نظم کا موضوع سخن بنا ہوا :جس میں شاعری کا موضوع بننے کی صلاحیت ہو۔

Poetic : (n) (١) (واحد و جمع) ادبی تنقید کا وہ حصہ جوشاعری

سے متعلق ھے : نقد شعر : (نیز) شاعری سے متعلق کتابچہ (خصوصاً) ارسطو کی بوطیقا (Poetics) ۔ (۲)(جمع) شعر : نظم : منظوم فن پارہ ۔

Poetical : (a) (۱) شعری: شاعرانہ : شاعر کا ۔(۲) شاعر یاشاعر کی خصوصیت کا ۔(۲) شاعر جیسا : شاعر کی خصوصیت کا حامل ۔(۳) منظوم : شعر میں لکھا ھوا : نظم کیا ھوا ۔ (۵) اعلیٰ شعری خصوصیات کا حامل : جس میں اعلیٰ شعری خوبیاں ھوں : شاعری سے بحث کرنے والا : شاعری کا حد درجہ شائق : دیوانۂ شعر ۔

Poetical justice /Poetic -: (n) شعری عدل : انصاف شاعرانہ : داد منصفانہ (یعنی نظم،ڈرامے وغیرہ ) میں بدی کی سرزنش اور نیکی کو سربلند کرنا ۔

Poetical licince/ Poetic -: (n) تصرف شاعرانہ : (بلند پایہ شاعر کا زبان وغیرہ کی معمولی قید و بند سے آزاد ھونا)۔

Poetical works (n) کلیات : دیوان : مجموعۂ منظومات ۔

Poetically : (adv .) شاعرانہ انداز میں : بہ انداز شاعرانہ :شاعرانہ : شاعر کی طرح : منظوم طور پر : شعری طرز میں ۔

Poeticize : (v) [f.Poetic+-ize.] (۱) (کسی موضوع یا مضمون پر) شاعرانہ رنگ چڑھانا : شعری خصوصیات سے مملو کرنا : شاعرانہ برتاؤ کرنا : شاعر کی طرح برتنا : شعر یا شاعری بنا دینا ۔(۲) شاعرانہ انداز میں لکھنا یا بولنا : شاعر کی طرح یا شاعر کی حیثیت سے لکھنا یا بولنا ۔

Poetico : (comb) [L. 'poeticus. '] لاطینی لفظ Poeticus سے مشتق جز و ترکیبی بمعنی Poetic (شعری صفات کو کسی دوسری صفت کے ساتھ ظاہر کرنے کے لئے ترکیب میں استعمال کیا جاتا ھے مثلاً Poeticoantiquarian ۔

Poetics : (n) شعریات : فن شعر گوئی : مطالعۂ شاعری : مقالہ برفن شعر و سخن (خصوصاً ارسطو کا ) بوطیقا ۔

Poeticule : (n) دیکھو Poetaster

Poetize : (v) [Fr. 'poetiser. '] (۱) شاعر کا رنگ اختیار کرنا : شاعر کی بولیاں بولنا : شاعر کی طرح لکھنا ۔(۲) شعر کہنا : نظم لکھنا ۔(۳) شاعرانہ انداز میں بیان کرنا ۔ (۴) تہنیت آمیز نظم لکھنا : (کسی واقعہ کو ) نظم میں قلم بند کرنا : منظوم کرنا ۔

Poetomachia : (n) [f.L. 'Poeta'+Gr. 'machia. '] شاعروں کا مقابلہ : (خصوصاً) الیزبیتھی ڈرامہ نویسوں کی ادبی نوک جھونک ، مشاعرہ ۔

Poetry : (n) [mod . L . 'poetria . '] (۱) شاعری : شاعر کا ہنر یا کلام : فن شعر : شعر گوئی ۔ (۲) کلام : اشعار : نظمیں : کلام موزوں : کلام شاعر : نظم (بہ خلاف نثر ) : منظوم کلام ۔(۳) شاعرانہ جذبہ : اشیا کی وہ کیفیت یا حالت جو شاعرانہ جذبے کو بیدار کرے : محرک تخیل شاعرانہ : (شعر کی طرح)متاثر کرنے والی چیز : شاعرانہ احساس ۔ (۴) حسین اور ارفع خیالات : تصورات یا احساسات کا موزوں ، مناسب اور مترنم زبان میں اظہار ۔ (۵) رومن کیتھولک اسکول، کالجوں میں Syntax اور Rhetoric کے بیچ کی کلاس : درجۂ شاعری۔

Prose poetry: نثر لطیف : نثری شاعری :نثر میں کی گئی شاعری : نثر جس میں وزن کے سوا شعر کی تمام خصوصیات موجود ھوں : جو شاعری کی طرح مترنم اور پر از جذبات ھو : نظم منثور ۔

Poet's corner : (n) (۱) کنج شعرا :گوشۂ شعرا :گورستان شعرا(ویسٹ منسٹر ایبے کا وہ حصہ جہاں کئی ممتاز شاعروں کے مزارات ہیں ) ۔(۲) (مزاحاً) اخبار وغیرہ کا وہ حصہ جس میں مختصر معلومات چھپتی ھوں ۔

Poetship : (n) شاعر کا رتبہ یا اس کا مقام : شاعری ۔

Poggy : (n) [of unkn.origin .] قطب شمالی کی چھوٹی وھیل مچھلی جسے وھیل کا بچہ سمجھا جاتا ھے ۔

Pogo : (n) [of unkn. origin .] ایک عمودی ڈنڈا جس کے نچلے حصے دونوں طرف افقی قدمچے ھوتے ہیں اور نچلے سرے میں کمانیاں ھوتی ہیں ، قدمچوں پر دونوں پاؤں رکھ کر کھیل یاورزش کے طور پر اس کو پکڑ کر اچکتے کودتے ہیں ، اچک ڈنڈا ۔

Pogo-stick : (n) دیکھو Pogo

Pogrom : (n) [Russ.] روس میں کسی جماعت کا (خصوصاً یہودیوں کا ) منظم قتل عام ۔

Pogy : (n) [Also,Pogic.Contraction of 'pauhaugen '.] (امریکا) دیکھو Menhaden ۔

Poh : (interj) فجائیہ جس سے حقارت آمیز ناپسندیدگی یا نامنظوری کا اظہار کیا جاتا ھے ۔

Pohutukawa : (n) [ Maori.] نیوزی لینڈ کا ایک سدا بہار درخت جس کے پھول چمکیلے ارغوانی ھوتے ہیں ، مقامی طور پر اسے Christmas tree بھی کہتے ہیں ۔

Poi/Poe : (n) [Hawaiian name.] Hawaii میں تیار کیا جانے والا ،

کہتے ہیں)۔

Poimenics (n) [Gr. 'poimenikos .']. پادریوں کے متعلق علم : پادریات ۔

Poinciana : (n) [mod.L.f. The name of M.de 'Boinic,' 17 th cent . governor of the Antilles .] گرم ملکوں والا ایک درخت جس کے پھول گلنار ہوتے ہیں ۔

Poind : (n) (۱) (اسکاتستانی) قرقی : ضبطی ۔(۲) قرق کیا ہوا یا کانجی ہاؤس میں بند جانور ۔

Poind : (v) [Sc.repr. of OE. ' pyndan.'] (۱) (کسی شخص یا اس کے اثاثے پر ) قبضہ جمانا : (انہیں ) اپنے قبضے میں لے لینا ۔ (۲) قرق کرنا : ضبط کرنا ۔(۳) جانوروں کو کانجی ہاؤس میں بند کرنا ۔

Poinder : (n) قرق کرنے والا : ( چیزیں ) ضبط کرنے والا : مویشی کو قرق کرنے یا کانجی ہاؤس میں بند کرنے والا : قرق کنندہ : قرقی دار ۔

Poinsettia : (n) [mod.Lafter.J.R. 'Poinsett, American Minister to Mexico.] ایک قسم کے پودے Euphorbia کی میکسیکن نوع جس کے ننھے ننھے سبزی مائل زرد پھول نارنجی مائل گہرے سرخ رنگ کی پھول نما لمبی پتیوں سے گھرے ہوتے ہیں ۔

Point : (n) [L.'punctum.'] (۱)نقطہ(جو حرف وغیرہ پر لگایا جائے): بندو : کسی سطح پر کوئی ننھا سادھبا یا نشان : داغ یا اس جیسی کوئی چیز ۔ (۲)نشان وقف (خصوصاً جملہ ختم ہونے کا ) فل اسٹاپ ۔(۳)نشان اعشاریہ: علامت اعشاریہ ۔ (۴) امر:بات :(مسئلے یا معاملے کا) جز:حصہ۔ (۵)(موسیقی)نغمے کا موضوع :آواز یا سُر کو ظاہر کرنے والا نشان : نغمے کا مختصر تناؤ یا وقفہ۔ (۶) (نمائش میں ) وہ نمبر جو اشیائے نمائش پر دیئے جائیں۔ (۷) (اسٹاک) تمسکات کی قیمت کی اکائی:پائنٹ ۔(۸)(طباعت)ٹائپ کے ناپنے کی اکائی(خصوصاً Didot -point جو فرانسیسی انچ کا ۱/۷۲ ہوتا ھے)۔(۹)(ہندسہ) نقطہ : ہندسی نقطہ ۔(۱۰) محل : مقام : موقع: جائے وقوع : ( علم النجوم )مقام ۔(۱۱)(شکار) وہ مقام جہاں تک شکاری سیدھے دوڑیں : سیدھی دوڑ۔ (۱۲)( نقابت)ڈھال کی سطح کے نو حصوں میں سے کوئی حصہ ۔(۱۳) (حرارت وغیرہ کا ) کوئی خاص درجہ یا نقطہ : کسی پیمانے کا نشان : درجہ۔ (۱۴)(کام کرنے کا)عین وقت : موقع ۔(۱۵) مخصوص صفت : خصوصیت ۔(۱۶) اہم بات : زیر بحث مسئلہ : موضوع بحث ۔(۱۷) (نیز Point lace ) کروشیا کی لیس یا بیل : (غلط استعمال) تکیے کی جھالر جو اس بیل کے

ایک پکوان جو Taro یا Kalo نام کے پودے کی جڑ کو پیس کر ،گوندھ کر اور خمیر اٹھا کر تیار کیا جاتا ھے ، (نیز) کیلے اور Pandanus کے پھلوں سے تیار کیا ہوا پکوان : پوئی ۔

Poignancy : (n) [f. Poignant.] (بو یا ذائقہ کی) تیزی : شدت : چبھتا ہوا ہونا۔

Poignant : (a) [Fr,'Poignant.'] (۱)تیز بو : تیز ذائقہ :تیکھا ۔(۲)تکلیف دہ اور شدید : سخت یا تیز ۔ (۳) چبھتا ہوا: تیز : جسمانی یا ذہنی احساسات کو مجروح کرنے والا یا تکلیف پہنچانے والا ۔(۴) چٹ پٹا : مشتہی : اشتہا خیز ۔ (۵) ہیجان آور : اشتعال انگیز یا برانگیختہ کرنے والا: محرک : للچانے یا لبھانے والا ۔ (۶) (لفظ یا طرز اظہار ) تیز : تیکھا : چبھتا ہوا : اشتعال انگیز : ابھارنے والا ۔

Poignant hunger : (n) تیز بھوک ۔

Poignant regret : (n) سخت افسوس : شدید ملال ۔

Poignant sarcasm : (n) چبھتا ہوا طنز ۔

Poignantly : (adv.) شدت سے : تیزی سے : شدید طور پر : چبھتے ہوئے انداز میں : اشتہا انگیز طور پر :تیکھے پن کے ساتھ : چٹ پٹے انداز میں ۔

Poikilitic : (a) [var.of Poecilitic.] (ارضیات )ایک اصطلاح جس کا اطلاق زیر جوراسی Jurassic اور قدیم ترین سلسلۂ طبقات الارض کے بالا ترین حصے کی Permian بوقلموں چٹانوں کے نظام پر ہوا کرتا تھا۔

Poikilo -: Poecilo کا متبادل ۔

Poikilocyte : (n) فاسد خلیۂ خون۔

Poikilocytosis : (n) گوناگوں خلیات : خون میں فاسد خلیات کی موجودگی ۔

Poikilotherm : (n) ( حیوانیات) مختلف حرارتی سرد خون حیوان(مثلاً مینڈک ) جس کے جسم کی حرارت عموماًاس کے ماحول کی حرارت سے قدرے زیادہ ہوتی ھے۔

Poikilothermal/ -mic/-mous : (a) مختلف حرارتی سرد خون حیوان کا یا اس سے متعلق یا اس جیسا۔

Poilu : (n) [Fr.] (فرانسیسی عامیانہ) پرائیویٹ سپاہی : فرانسیسی سپاہی : ( جیسے انگریزی سپاہی کو Tommy

نمونے کی ہو ۔ (۱۸) نوک ؛ اَنی (کسی ہتھیار کی ) ۔
(۱۹) سرا ؛ نوک ؛ کسی چیز کا نمایاں یا نکلا ہوا حصہ ؛ چوٹی ؛ تیز یا نکیلا ابھار ۔ (۲۰) راس ؛ راس زمین ؛ پہاڑ کی چوٹی ۔(۲۱) (فوج) چھوٹی سی ہراول جماعت ؛ طلیعہ ۔ (۲۲)(جمع ) گھوڑے کے چاروں پاؤں (نچلے حصے ) ۔ (۲۳) کوئی پتلی نوک کی سوئی یا سُوا (مثلاً کندہ کاری کا سُوا) ؛ سنگ تراش کی نکیلی چھینی ۔
(۲۴) ہرن کے سینگ کی نوک ۔ (۲۵) ریل کی متحرک گاؤدم پٹری جس کی مدد سے ریل پٹری بدلتی ھے ۔
(۲۶) (تاریخ) ایک قسم کا چھلے دارفیتہ ؛ کم قیمت چیز ؛ معمولی چیز ۔ (۲۷) (جہازرانی) پال بند(چھوٹی چھوٹی رسیاں جو بادبان کے نچلے حصے میں بندھی ہوتی ہیں )۔(۲۸)شکار کی نشان دہی جو ایک خاص قسم کا شکاری کتا کرتا ھے ۔ (۲۹) Backgammon کی بساط کا گاؤدم خانہ ؛میز کے بارہ گاؤدم خانوں میں سے کوئی ایک ۔ (۳۰) قطب نما یا کمپاس کے بتیس نقطوں یا مقامات میں سے کوئی ایک (جو ایک دوسرے سے ۱۱ء۱۵ درجے کا زاویہ بناتے ہیں ) ؛ (جغرافیہ) نقطۂ قطب نما ؛ جہت قطب نما ۔(۳۱) قصے وغیرہ کی خاص بات ؛خاص نکتہ ؛ ظرافت کی خاص بات ؛ موثر یا گفتنی بات ؛ سخن گفتنی ؛ (نیز ) خیال کا انوکھا یا اہم موڑ. (۳۲) چبھتی ہوئی بات ؛ نوک کی بات ؛ تقریر یا تحریرکا اہم نکتہ ۔
(۳۳) (کرکٹ)آف کے وکٹ کے قریب کا مقام ؛ وہ فیلڈر جو اس مقام پر کھڑا ہوتا ھے. (۳۴) (علم النجوم ) سمت ؛ (جمع سموت ) ۔ (۳۵) کسی بسیط کل کی واحدیا علاحدہ دفعہ ؛ شق ؛ مد ؛ جزئیہ (جمع جزئیات ) ۔
(۳۶) کسی چیز کا بہت چھوٹا حصہ ؛ ذرہ ؛ پیمائش کی ادنیٰ ترین اکائی۔ (۳۷) کھیل کود میں نمبروں کے شمار کی اکائی ؛ پوائنٹ ۔(۳۸) کسی مقابل کو دوسروں پر فائق کرنے والی صفات کی کوئی اکائی (۳۹) وہ مقام جہاں پولیس کا سپاہی تعینات ہو ۔ (۴۰) (معاملات کا ) نازک مقام ؛ لمحۂ فکریہ ۔ (۴۱) (وقت)کمترین وقفہ ؛ لمحہ ؛ پل ۔ (۴۲) کسی جانور کی مخصوص جسمانی حالت یا صفت (خصوصاً وہ) جس سے اس کی نسل کی بہتری یا خالصیت کا فیصلہ کیا جا سکے ؛ (اسی طرح ) کسی شخص یا چیزکی کوئی ممتاز صفت یا خاصیت ۔
(۴۳) نشانہ ؛ مقصد ؛ وہ چیز جس پر نشانہ لگایا جائے یا جس کی تمنا کی جائے ؛ مقصود ؛ انجام ۔(۴۴) نوک دار یا چبھنے والی چیز یا آلہ ۔ (۴۵) (شکار) شاہین کا ہوا میں عموداً (سیدھا ) اوپر جانا ۔ (۴۶) (شکاری کتے کا ) رک کر اور آگے کی طرف گھور کر شکار کی موجودگی یا پوزیشن کا اشارہ دینا ۔ (۴۷) اشارہ ؛ ہدایت ؛ مشورہ ؛ رہنمائی ۔(۴۸) نکیلے پن کا درجہ یا حد ۔ (۴۹) (برقیات) دھات کا پوائنٹ جہاں سے بجلی خارج ہوتی ھے یا جہاں جمع ہوتی ھے ؛ (نیز ) برقی روشنی میں پنسل یا کاربن کا ہر ایک پوائنٹ ۔
(۵۰) (روزمرہ) ٹرام ؛ بس وغیرہ کا اسٹیج جہاں سے کرائے کا حساب ہوتا ھے ۔(۵۱) (حیوانیات ) نوک زبان

(۵۲) قضیہ ؛ دعویٰ ؛ موضوع جس پر بحث کی جا سکتی ہو؛ نزاع ؛ نزاعی مسئلہ ۔

At all points : ہر حصے میں ؛ سب کہیں۔

At point : (کچھ ہونے یا کرنے کے ) قریب ؛ تیار۔

At the point of : لگ بھگ ؛ قریب ۔

At the point of death : قریب المرگ ؛ نزع کی حالت میں ۔

Boiling point : (حرارت کا )نقطۂ جوش(جس پر پہنچ کر کوئی چیز کھولنے لگے ۔

Bone point : ہڈی کی نوک ؛ نوکِ استخواں ۔

Bread and point : آلو اور روٹی کھانے کے لئے اور گوشت ، مچھلی وغیرہ محض دیکھنے کے لئے ۔

Far point : (بصریات)نقطۂ بعید ۔

Freezing point : (حرارت کا) نقطۂ انجماد (جس پر پہنچ کر کوئی چیز جم جائے ) ۔

From point to point : ایک نکتے سے دوسرے نکتے تک ایک جزئیے سے دوسرے جزئیے تک ؛ تمام جزئیات کے ساتھ ؛ بالتفصیل ۔

Full point : وقفۂ کامل ؛ نقطۂ کامل ؛ وقف لازم (تحریر اور عبارت میں وقف کی علامت )؛ فل اسٹاپ ۔

In point : موزوں ؛برجستہ ؛ٹھیک ؛باموقع؛برمحل ؛ مناسب ۔

In point of : متعلق ؛ بابت ؛ درباب (فلاں شے وغیرہ)۔

In point of fact : در اصل ؛ در حقیقت ؛ جہاں تک سچائی کا تعلق ھے ۔

It is a point of conscience : یہ ضمیر کا معاملہ ھے ؛ یہ ایمان کا معاملہ ھے ۔

Laurel leaf point : (ما قبل تاریخ) لارل پتی کی نوک ۔

Near point : (بصریات) نقطہ کے قریب ۔

Nine or eleven points : (دس میں نو یا بارہ میں گیارہ حصے ) ؛ کثرت؛بڑی تعداد؛(کسی چیز کے ) بیشتر حصے ؛ (کسی کل کے ) بیشتر اجزاء۔

To gain a point /To get points : رعایت پانا : مراعات حاصل کرنا۔

To give points to : کھیل میں (حریف سے) رعایت کر کے کھیلنا : (مجازاً) بڑھا چڑھا ہونا: کہیں زیادہ قابل ہونا۔

To keep to the point : (گفتگو میں) اصل موضوع سے نہ ہٹنا : اہم نکتے یا اصل موضوع سے گریز نہ کرنا بلکہ اس پر جمے رہنا۔

To make a point : (۱)(کسی قضیے کی) دلیل پیش کرنا : (کسی دعوے کو) ثابت کر دینا : اپنی بات منوا لینا : مقصد حاصل کر لینا ۔(۲) دیکھو To come to a point .

To make a point of : (کسی امر کو) نہایت اہم اور ضروری ضروری خیال کرنا۔

To make (her ) point : (شاہین بازی) پرند کا ہوا میں عموداً بلند ہونا یا اس طرح پرواز کرنا۔

To make his point : (لومڑی کا) سیدھے دوڑ کر کسی مقام پر پہنچنا : سیدھے دوڑ کر اپنے نشانے تك پہنچنا۔

To point : (۱)انتہائی یا تمام جزئیات کے ساتھ :ٹھیك ٹھیك : بالکل درستگی سے:کامل طور پر ۔(۲)دیکھو To the point .

To put too fine a point upon : لگی لپٹی رکھنا: غیر ضروری تکلف یا نزاکت کا اظہار کرنا : غیر ضرورت نفاست دکھانا۔

To strain a point /To stretch a point : اپنی حد سے آگے قدم بڑھانا : حد سے بڑھنا : حد سے گزر جانا : اپنی بساط سے باہر ہونا۔

To the point : موزوں : برجستہ : ٹھیك : برمحل : باموقع مناسب : درست :چسپاں:معقول:متعلق بہ امر زیر بحث : مناسب موقع : موضوع بحث سے متعلق : وقت پر : موقع پر ۔

When it came to the point he declined : موقع آیا تب اس نے انکار کردیا۔

Point : (v) (۱) نوك نکالنا : تیز کرنا : نوك دار بنانا : نکیلا کرنا۔ (۲) اوقاف لگانا : نقطے لگانا (شاذ) (۳) (مناجاتوں وغیرہ پر) گانے کے لئے نشان کرنا :موسیقی کی علامت لگانا۔ (۳) (بات میں) بات یا لطف پیدا کرنا : ظرافت پیدا کرنا : نوك پیدا کرنا : نکتے نکالنا یا پیدا کرنا۔ (۵) (اینٹوں کی دیوار، فرش وغیرہ کے) جوڑ بھرنا (ریختہ یا گچ سے) ٹیپ کاری بنانا یا کرنا۔(٦)(پھاوڑے

Not to put too fine a point upon it : کھری کھری سنانا : لگی لپٹی نہ رکھنا۔

Of the third (or fourth) point : تیسرے (یا چوتھے) درجے کی تیزی کا : کم شدید : کم تیکھا۔

On or upon the point of : عنقریب : بہت قریب : بس کرنے ہی کو : کچھ کرتے ہی ۔

On the point of doing : کچھ کرنے ہی پر : بس کرنے ہی والا ۔

Plane lance point : بھالے کی سادہ نوك ۔

Possession is nine (or eleven) points of the law : قانون میں قبضہ سب کچھ ھے ۔

Potatoes and point : (مزاحاً) آلو اور روٹی کھانے کے لئے اور گوشت ، مچھلی وغیرہ محض دیکھنے کے لئے ۔

Singing is not his strong point : گانا اس کی امتیازی خصوصیت نہیں ھے ۔

That is just the point : یہی تو بات ھے ۔

The point : موضوع بحث : اہم بات : اہم نکتہ :اہم چیز۔

The point /The point of the jaw : (مکا بازی) ٹھوڑی کا سرا جس پر ایسا مکاپڑتا ھے کہ حریف کو عموماً شکست ہو جاتی ھے ۔

The point of honour : اپنی ذلت کی تلافی کے لئے ڈوئیل لڑنے کا وجوب : وہ بات جو کسی کے وقار کو شدت سے متاثر کرتی ہو۔

To carry one's point : اپنی بات منوالینا :اپنا مقصدحاصل کرلینا۔

To come to a point : کتے کا کسی مقام پر رك کر اورشکار پر نگاہ جما کر یا اس کی طرف گھور کراس کی موجودگی یا پوزیشن کو ظاہر کرنا۔

To come to points : (تلوار سے) لڑائی شروع کرنا: (تلوار کی) جنگ کا آغاز کرنا ۔

To come to the point : اصل مقصد بیان کرنا : اصل موضوع پر آنا : تمہید یا دیگر باتوں کو چھوڑ کر گفتگو کے اصل موضوع یا اہم نکتے کی طرف مڑنا۔

کی نوک سے ) کھاد یا مٹی کو پھوڑنا : الٹ پلٹ کرنا : برابر کرنا ۔ (۷) متوجہ کرنا : توجہ مبذول کرنا : اشارہ کرنا ۔ (۸) (کتے کا) شکار کی نشان دہی کرنا ۔ (۹) (بندوق وغیرہ کا) رخ کسی کی طرف کرنا : (انگلی یا ہتھیار وغیرہ) کسی کی جانب اٹھانا ۔ (۱۰) مائل ہونا : رجحان ہونا : نشانہ لگانا : نشانہ ہونا : میلان ہونا ۔ (۱۱) اعشاری نشان لگانا (اعداد کے لئے) ۔ (۱۲) (جہاز رانی) (کسی مستول یا بلّی کی) نوک میں چھلا پہنانا یا اسے چھلے سے گزارنا : پرونا : سوئی میں دھاگا ڈالنا ۔ (۱۳) انگلی سے بتانا : اشارہ کرنا (کسی سمت) : اس طرح کسی چیز کی طرف توجہ مبذول کرانا ۔ (۱۴) (مجازاً) ذہن یا خیال کو کسی جانب موڑنا : اشارہ کرنا : کنایہ کرنا ۔ (۱۵) (کسی چیز کا) مقام یا سمت بتانا : توجہ موڑنا : دکھانا : بتانا (اب Point out بولتے ہیں) ۔ (۱۶) (کسی شخص کو، اس کی توجہ کو یا اس کے راستے کو) کسی سمت موڑدینا : (نگاہ یا ذہن کو) کسی طرف موڑنا ، یا کسی پر مرکوز کرنا ۔ (۱۷) (کسی خط کا) سرا کسی چیز کی جانب ہونا : کسی مخصوص سمت میں ہونا ۔ (۱۸) (پھوڑے وغیرہ کا) نکیلا ہونا : منہ والا ہونا ۔ (۱۹) Backgammon وغیرہ کھیلوں میں (کسی شخص کو) میز کے بارہ گاؤدم خانوں میں سے کسی ایک پر رکھنا ۔

To point a cable or rope : رسے وغیرہ کے سروں کو بتدریج پتلا کرنا : نوک دار بنانا ۔

**Point at infinity** : (n) (ارضیات) لامتناہی پر نقطہ ۔

**Point-bar** : (n) کرگھے کے ایک پرزے Jacquard apparatus کی سوئیوں میں سے کوئی ایک جس کی حرکت سے Pattern بنتا ہے ۔

**Point-blank** : (a) (۱) (بندوق کا نشانہ) سیدھا : افقی ۔ (۲) سیدھا بلا واسطہ : راست ۔

**Point-blank** : (n) (۱) وہ فاصلہ جہاں تک کسی نشانے پر بندوق وغیرہ سے افقی طور پر مار کی جا سکتی ہو ۔ (۲) دیکھو Point-blank distance ۔

**Point-blank** : (adv) (۱) بہ خط مستقیم : بالکل سیدھا : افقی سمت میں : سیدھے نشانے سے : براہ راست ۔ (۲) (مجازاً) صاف صاف : صاف لفظوں میں : بے لاگ لپیٹ کے ۔ (۳) چھوٹتے ہی : بے تامل : پھٹ سے ۔

He refused it point-blank : اس نے بلا تامل انکار کر دیا : پھٹ سے انکار کر دیا ۔

I told him point-blank it would not do : میں نے اس سے صاف صاف کہہ دیا کہ اس سے کام نہیں چلے گا ۔

**Point-blank fire /-firing /-shot /-trajectory** : (n) براہ راست داغی ہوئی گولی : سیدھے داغی ہوئی گولی ۔

**Point-blank distance /-range /-reach** : (n) وہ فاصلہ جہاں تک کسی نشانے پر بندوق وغیرہ سے افقی طور پر مار کی جاسکتی ہو: وہ فاصلہ جہاں تک افقی طور پر بندوق کی سیدھ میں گولی داغی جا سکتی ہو قبل اس کے کہ وہ اس افقی خط سے نمایاں طور پر نیچے آنے لگے یا آجائے ۔

**Point-constable** : (n) سپاہی جو شارع عام پر گاڑیوں کی آمدورفت کو درست رکھنے کے لئے مقرر کیا جائے : ٹریفک کا سپاہی جو کسی مخصوص مقام پر مقرر ہو ۔

**Point d'Alencon / -espagne/ -venise** : (n) (اپنے حقیقی یا مفروضہ مقامات آغاز کے اعتبار سے ) مختلف جھالروں کے نام ۔

**Point d'appud** : (n) [Fr.] نقطۂ انکار : (فوج) انحصار : پایہ ۔

**Point d'arret** : (n) (ہندسہ) وہ نقطہ جس پر کوئی انحنا اچانک رک جاتی ہے ۔

**Point-device** : (a) مکمل طور پر درست : بالکل درست : ٹھیک یاصحیح : چچا تلا : کانٹے کا تلا : انتہائی درست یا صاف ستھرا : ہر طرح مکمل ۔

**Point-device** : (adv.) بالکل ٹھیک ٹھیک : ہر طرح مکمل ہو کر : کانٹے میں تول کر : چچے تلے انداز میں : پوری طرح : کامل طور پر ۔

**Point-duty** : (n) تنظیم آمدورفت : اس سپاہی کا کام جو شارع عام کے کسی مخصوص مقام پر گاڑیوں کی آمد ورفت کو درست رکھنے کے لئے مقرر کیا جاتا ہے : ٹریفک ڈیوٹی ۔

**Point-handle** : (n) لیور یا بیرم جس کے ذریعہ ریل کی پٹری بدلی جاتی ہے ۔

**Point-lace** (a) ایک قسم کی جھالر یا لیس جو سوئی سے بنائی جاتی ہے ۔

**Point-lever** : (n) دیکھو Point handle

**Point-net** : (n) معمولی یا ہلکی جالی دار جھاہر جو سوئی سے بنائی گئی ہو : معمولی جالی جو سوئی بنائی جاتی ہے ۔

**Point of action** : (n) (میکانیات) نقطۂ عمل ۔

**Point of contact** : (n) (ہندسہ) نقطۂ تماس : نقطۂ اتصال ۔

**Point of core** : (n) نقطۂ قلب ۔

Point of honour : (n) عزت کا معاملہ ؛ وہ بات جس سے عزت پرآنچ آتی ہو یا وقار کو ٹھیس لگتی ہو ؛ (لہٰذا) ذلت کی تلافی کے لئے ڈوئیل لڑنے کا وجوب یا جواز۔

Point of intersection : (n) (ہندسہ) نقطۂ تقاطع۔

Point of return : (n) وہ منزل یا مقام جہاں سے لوٹ کر آنا ممکن نہ ہو؛ وہ جگہ جہاں سے اپنا راستہ بدلنا ممکن نہ ہو : (نیز مجازاً)۔

Point of order : (n) ضابطے کا سوال(قانونی معاملات میں یہ سوال کرنا کہ فلاں بات ضابطے کے اندر ہے یا نہیں )۔

Point of support : (n) (طبیعیات ) سہارے کا نقطہ۔

Point of suspension : (n) (طبیعیات) نقطۂ تعلیق۔

Point of the compass : (n) قطب نما (کمپاس) کے بتیس نقطوں یا مقامات میں سے کوئی ایک جو ایک دوسرے سے ۱۱،۱۵ درجے کے زاویہ بناتے ہیں ؛ کمپاس کا افقی نقطہ ؛ نقطۂ قطب نما ؛ جہت قطب نما ؛ (جمع) نقاط قطب نما ؛ جہات قطب نما۔

Point of the sword : (n) تلوار کی نوک ؛ شمشیر یا برچھی وغیرہ کی انی یا نوک۔

Point of view : (n) (۱) وہ مقام جہاں سے کوئی چیز دیکھی جا سکے ؛ (بصریات) نظر گاہ ؛ وہ مقام جہاں سے تصویر لی جا سکے۔ (۲) (مجازاً ) نقطۂ نظر ؛ نقطۂ خیال ؛ انداز نظر۔

Point of war : (n) (قدیم) وہ نغمہ جو باجے سے علامت کے طور پر بجایا جائے کہ جنگ کا موضوع شروع ہوگا۔

Point-paper : (n) نقلیں تیار کرنے یا خاکوں ، ڈیزائنوں کو دوسرے کاغذ وغیرہ پر منتقل کرنے والا سوراخ دار یا چھلنی نما کاغذ (مثلاً سائیکلواسٹائل کے لئے تیار کیا ہوا یا کشیدہ کاری کے ڈیزائن اتارنے والا کاغذ )۔

Point-plate : (n) (طباعت ) نقطوں کی پلیٹ۔

Point-policeman : (n) دیکھو Point-constable

Point source of light : (n) (بصریات) نقطۂ مبداء نور۔

Point-to-point : (a) خط مستقیم میں ایک نقطے سے دوسرے نقطے یاایک مقام سے دوسرے مقام تک بنا ہوا ،کھینچا ہوا، شمار کیا ہوا وغیرہ (خاص کر میدانی دوڑ cross-country race میں)۔

Point-to-point : (n) میدانی دوڑ ؛گھڑ دوڑایسے علاقے میں جہاں کھائیاں اور باڑیں ہوں ؛ کھائی باڑ گھڑ دوڑ۔

Pointal : (n) (نجاری) راج کھم۔

Pointed : (a) (۱) نوک دار ؛ نکیلا ؛ تیز نوک کا ؛ نوک دار سرے والا ؛ سرے پر گاؤدم ۔(۲) (تعمیرات) نوک دار (محراب) ، (وہ طرز تعمیر ) جس میں نوک دار محرابیں ہوتی ہیں ۔(۳) چبھتی ہوئی ؛ نوک کی ؛ پتے کی ؛ طعن آمیز (بات ) ۔ (۴) مڑا ہوا؛ رخ کئے ہوئے ؛ نشانہ باندھے ہوئے ؛ (مجازاً) پر زور ؛ کھری کھری ؛ کھلی ہوئی ؛ صریح ۔(۵) ٹھیک ٹھیک ؛ صحیح ؛ بے کم و کاست ؛ بالکل درست۔

Pointed arch : (n) نوک دار محراب ؛ وہ طرز تعمیر جس میں نوک دار محرابیں ہوتی ہیں۔

Pointedly : (adv.) چبھتے ہوئے الفاظ میں ؛ طعن آمیز طریقے سے ؛ کھرے طور پر ؛ صاف صاف ؛ صریحاً ؛ نکیلے طور پر ؛ پر زور انداز میں۔

Pointedness : (n) نکیلا پن ؛ نوک داری ؛ چبھتا ہوا ہونا ؛ طعن آمیز ہونا ؛ صفائی ؛ صراحت ؛ کھراپن ؛ تیزی ؛ زور۔

Pointer : (n) (۱) اشارہ کرنے والا ؛ نوک نکالنے والا ؛ تیز کرنے والا ؛ نقطے لگانے والا ؛ بات میں بات پیدا کرنے والا۔(۲)(گھڑی کی ) بڑی سوئی ؛ عقربہ ؛ (ترازو کا) کانٹا ؛ ہر آلے کی سوئی جو پیمائش کا کام دے ۔(۳) وہ چھڑی جس کے اشارے سے نقشہ ،تختۂ سیاہ پر لکھی تحریر وغیرہ دکھائی جاتی ہے ؛ شکار نما کتا ؛ ایک خاص نسل کا کتا جسے شکار(خصوصاً پرند) کی نشان دہی کے لئے ساتھ رکھا جاتا ہے ؛ ہادی کتا ؛ پوائنٹر ۔ (۵) (جمع) دلیلیں (یہ دُبِّ اکبر کے دو روشن ترین ستارے ہیں اگر ان کے درمیان ایک سیدھی لکیر کھینچی جائے تو اس کا رخ قطب تارے کی طرف ہوگا ؛ ہادئیین۔ (۶)(جہاز رانی ) (جمع ) لکڑیاں جو کبھی کبھی جہاز کے تہ خانے کے وار پار شہتیروں کو سہارا دینے کے لئے آڑی ترچھی لگی ہوتی ہیں ۔ (۷) ( روز مرہ )اشارہ ؛ کنایہ۔

Pointer of balance : (n) ترازو کا نمائندہ ؛ترازو کا کانٹا ؛شاہین ترازو۔

Pointillism/ Pointillisme : (n) [Fr. f. 'Pointiller.'] نقاطی مصوری ؛ نقطوں کی مصوری ؛ فرانس کے اثر پرست نقاشوں یا مصوروں (Impressionist painters) کا ایجاد کردہ ایک طریقہ جس کے تحت وہ کسی سطح کو مختلف رنگ کے ننھے ننھے بے شمار نقطوں سے بھر دیتے ہیں جنہیں دیکھنے سے آنکھوں میں تمام رنگ گڈمڈ ہو کر ایک روشن تاثر یا منور نقش پیدا کرتے ہیں۔

Pointillist : (n) نقاطی مصور ؛ رنگین نقطوں پر مشتمل تصویریں بنانے والا ؛ فرانسیسی اثر پرست مصور یا نقاش (نیز توصیفی معنوں میں) ۔

Pointing : (n) (۱) اشارہ کرنا ؛ بتانا ؛ توجہ مبذول کرنا ؛ (کسی کی کی طرف ہتھیار وغیرہ کا) رخ کرنا ۔ (۲) نقطے لگانا ؛ اوقاف لگانا ۔ (۳) دیوار وغیرہ کے جوڑ ریختے یا گچ سے بھرنا ؛ ٹیپ کاری ؛ ٹیپ ؛ گچ کی بھرائی ۔ (۴) مل میں لے جانے سے قبل غلے کے دانوں کی ڈنٹی وغیرہ صاف کرنا ۔ (۵) کسی چیز کی نوک یا انگلی سے بتانے یا اشارہ کرنے کا عمل ؛ (مجازاً) لفظی اشارہ ،کنایہ ؛ ایما ؛ لقمہ (قاری وغیرہ کو اگلا لفظ بتانا) ۔ (۶) (ہلکی بادبانی کشتی ڈونگی وغیرہ کا) اس طرح کھینا کہ اس کا پیش ہوا کے (مخالف) رخ پر ہو ۔ (۷) ریلوے لائن کو ایک دوسرے سے ملانے والی گاؤدم پٹریاں لگانا ۔

Pointless : (a) (۱) بے نوک کا ؛ کند ؛ منڈا ۔ (۲) جس میں کسی قسم کی ظرافت یا کوئی خاص بات نہ ہو ؛ بے چمک ؛ بے مزہ ؛ بے لطف ؛ بے معنی ؛ مہمل ؛ لغو ؛ بے اثر ۔ (۳) جس نے کھیل میں کوئی پوائنٹ نہ بنایا ہو ؛ (وہ کھیل) جس میں کوئی پوائنٹ نہ بن سکا ہو ۔

Pointlessly : (adv.) (۱) کندی سے ؛ کند طور پر ۔ (۲) بے لطف یا بے اثر طور پر ؛ بے معنی انداز میں ؛ مہمل طور پر ۔ (۳) (کھیل میں) بغیر کوئی پوائنٹ بنائے ہوئے ۔

Pointlessness : (n) (۱) کندی ؛ بے نوک پن ۔ (۲) بے لطفی ؛ بے نمکی ؛ بے معنی ہونا ۔ (۳) (کھیل میں) کوئی پوائنٹ نہ بنا سکنے کی حالت ۔

Pointlet : (n) چھوٹا نشان ؛ چھوٹا نقطہ یا دھبا ؛ چھوٹی نوک ؛ چھوٹا سِرا ۔

Pointleted : (a) (نباتیات) چھوٹی سی نوک والا ؛ چھوٹے سرے والا ؛ چھوٹی سی نوک میں بدل جانے والا ؛ چھوٹی پھننگ والا ؛ باریک نوک والا ۔

Points at issue (n) (قانون) امور تصفیہ طلب ۔

Points of similarity : (n) امور مشابہت ۔

Pointsman : (n) (۱) ریل کا پوائنٹ مین ؛ ریلوے یا ٹراموے کی پٹریاں بدلنے والا ؛ کانٹے والا ۔ (۲) گاڑیوں کی آمدورفت کو درست رکھنے کے لئے شارع عام کے مخصوص مقام میں متعین پولیس کا سپاہی ۔

Poise : (n) [OFr. 'pois.'] (۱) بار ؛بوجھ ۔ (۲) توازن ؛(مجازاً) طبیعت کا سکون یا توازن ۔ (۳) سر کے جھکانے (وغیرہ) کا خاص انداز ۔ (۴) دگدھا ؛ دبدھا ؛ پس و پیش ؛ تامل ؛ امید و بیم کی حالت ؛ فیصلہ نہ کرنے کی حالت ؛ تذبذب ۔ (۵) متوازن حالت ؛حرکت یا تغیر کی دو مدتوں کے درمیان کا وقفہ ۔ (۶) پاسنگ ۔ (۷) (عضویات) پوئز (لزوجت کی اکائی) ۔

Poise : (v) (۱) وزن برابر رکھنا ؛ توازن قائم رکھنا ؛ متوازن رکھنا ۔ (۲) معلق رکھنا ؛ سہارا دے کر سنبھالے رکھنا ؛ معلق ہونا ۔ (۳)سر یا جسم کو کسی خاص انداز سے جھکانا ۔ (۴) متوازن ہونا ؛ وزن کا برابر ہونا ؛ کسی چیز کے سہارے قائم ہونا ۔ (۵) پر تولے ہوئے ہوا میں قائم ہونا ۔

Poiser : (n) متوازن رکھنے والا ؛ توازن قائم رکھنے والا ؛ پاسنگ ؛ متوازن رکھنے والی چیز (خصوصاً حشرات میں وہ زائدے یا بازو جو دو بازو والے کیڑوں کے پچھلے بازوؤں کی جگہ لے لیتے ہیں) ۔

Poison : (n) [ME.'puison.'] (۱) زہر ؛ سَم ؛ بِس ۔ (۲)(مجازاً) مہلک اصول یا نظریہ ؛ زہریلا خیال ؛ مضر یا زہریلا عنصر ؛ خطرناک عقیدہ ۔

One's poison : اپنی پسندیدہ شراب ۔

Slow poison : (n) میٹھا زہر؛ دیر اثر زہر جو پے در پے دینے سے اثر کرتا ہے ۔

They hate each other like poison : وہ ایک دوسرے سے سخت نفرت کرتے ہیں ۔

Poison : (v) [OFr. 'poisonner.'] (۱) زہر دینا ؛ زہر دے کر مار ڈالنا ۔ (۲) زہر پھیلا دینا ؛ سمیت پیدا کردینا (خون، زخم وغیرہ میں) ۔ (۳) پانی وغیرہ میں زہر ملانا ؛ مسموم کرنا ؛ زہریلا یا زہرآلود کرنا ۔ (۴) (ہتھیارکو) زہر میں بجھانا ؛ زہریلا بنانا ۔ (۵) (کسی کے) خیالات کو خراب کرنا ؛ طبیعت کو بری راہ پر لگانا ؛ بگاڑنا ۔ (۶) (عیش ، خوشی وغیرہ کو) تلخ کرنا ۔ (۷) (زمین بھٹی وغیرہ کی) ہوا کو زہرآلود کرنا ۔ (۸) (کسی عمل،حالت وغیرہ کے لئے) مضر ، مہلک یا تخریبی ثابت ہونا؛مہلک یا مضر ہونا ۔ (۹) (کسی چیز کو) گندہ یا بیکار کردینا (مضر یا نقصان دہ اجزا شامل کرکے) ۔

To poison a person's mind against : کسی کو کسی کے خلاف بد ظن کردینا ۔

Poison-ash : (n) سمی سُمّاق ؛ ایک لانبی شمالی امریکی جھاڑی جس کی پتیاں لبلاب سمی(Poison-ivy) کی طرح سخت ہوتی ہیں جن کے چھوتے ہی زہر اثر کرتا ہے ۔

Poison berry : (n) (نباتیات) مَرگ ماہی۔

Poison-cup : (n) (۱) زہر کا پیالہ : زہر کا جام۔ (۲) پیالہ وغیرہ جو زہر انڈیلتے ہی ٹوٹ جائے۔

Poison-dogwood /-elder : (n) دیکھو Poison-ash

Poison-gas : (n) زہریلی گیس (جو دشمن فوج کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔

Poison-gland : (n) زہریلی گلٹی۔

Poison-hemlock : (n) (امریکا) شیکران (common hemlock) :ایک زہریلا درخت یا پودا جس کا عرق مسکّن ہوتا ہے۔

Poison-ivy : (n) (نباتیات) لبلاب سمّی شمالی امریکا میں Poison-Sumac کی ایک نوع جو بیل کی طرح چڑھتی ہے ،اس کی پتیوں کو چھونے سے زہریلا اثر پیدا ہوتا ہے۔

Poison-nut : (n) Tanghinia venenifera (نباتیات)جو زالُمَقی ؛ کچلا : نام کے درخت کا بیج جو انتہائی زہریلا ہوتا ہے اور جسے مڈغاسکر کے لوگ اذیت ناک سزا کے طور پر استعمال کرتے ہیں ؛ (نیز ) وہ درخت۔

Poison-oak : (n) (نباتیات ) سمی بلوط : سَمی سُمّاق۔

Poison-parsnip : (n) (نباتیات) جنگلی گاجر : زہریلی گاجر۔

Poison-pen : (n) اہانت آمیز،فحش،دشنام آمیز اور معاندانہ خطوط لکھنے والا گمنام شخص:ایسے خطوط لکھنا : (نیز) بہ طور صفت۔

Poison-ring : (n) حلقہ جس کے ذریعہ ہتھیلی تک زہر پھیلا دیاجاتا تھا (اب زہریلے پودوں کے ناموں میں مستعمل ہے )۔

Poison-sumac : (n) دیکھو Poison ash

Poison-tree : (n) زہریلا درخت یا پودا (مختلف زہریلے درختوں کو کہتے ہیں )۔

Poisonable : (a) زہریلا : خطرناک : مہلک : مضر : سم آلود : مسموم : زہر دیئے جانے کے لائق۔

Poisoner : (n) زہردینے والا:زہر خورانی کا مجرم:زہر آلود کرنے والا : سمیت پیدا کرنے والی چیز : بگاڑنے والا : بری راہ پر لگانے والا۔

Poisoning : (n) (۱) زہر خورانی : زہر آلود کرنے یا زہر دے کر مار ڈالنے کا عمل : سمیت : مسمومیت .(۲) مرکب الفاظ میں ایسے لفظ کا جزوثانی ہوتا ہے جو بحیثیت (الف) عامل یا واسطے کے آتا ہے مثلاً beer, food-, Phosphorus Poisoning وغیرہ۔ (ب)(بحیثیت) معروض کے مثلاً -Blood-poisoning

Blood-poisoning : تسَمّم : سمیت خون : ان بیماریوں پر اطلاق ہوتا ہے جو خون کو خراب کر دینے والے نامیاتی مادے کی خوم میں شمولیت سے پیدا ہوتی ہیں : تسمیم الدّم : خون میں زہر پھیل جانا ( Toxaemia)۔

Poisonous : (a) (۱)زہریلا : زہر آلود: مسموم : زہر جیسا: فاسد :سمّی۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی طور پر بگاڑنے والا: بری راہ پر ڈالنے والا : مخرب اخلاق : خراب کرنے والا : بدخواہ : بد باطن : خبیث : ( of کے ساتھ بھی مستعمل ہے )۔

Poisonously : (adv) زہریلے پن سے : زہر آلود ہوکر یا زہر آلودطور پر:بدباطنی سے:خباثت سے:بدخواہی سے: مخرب اخلاق طور پر۔

Poisonousness : (n) سمیت: زہریلاپن :زہرآلودگی: بدباطنی: خباثت۔

Poisons act : (n) (قانون) قانون سموم۔

Poisonwood : (n) (۱) Rhus کی بعض زہریلی انواع کا نام۔ (۲)ویسٹ انڈیز کا زہریلا درخت یا پودا : Sebastiana lucida نام کا درخت یا پودا۔

Poissarde : (n) [Fr.] (۱)نچلے طبقے کی فرانسیسی عورت:(خصوصاً) پیرس کی ان دکان دار عورتوں میں کے ایک جنھوں نے پہلے انقلاب فرانس میں بلوائیوں کی رہبری کی تھی۔ (۲) فرانس کی ماہی فروش عورت : فرانسیسی مچھیرن۔

Poisson bleu : (n) [Fr.] ایک قسم کی نیلی مچھلی جوبلی سے مشابہ ہوتی ہے یہ سو پونڈ وزن تک کی ہوتی ہے اور کھائی جاتی ہے ،اسے Blue cat یا Blue cat fish بھی کہتے ہیں ،یہ وادئ مسی سی پی میں پائی جاتی ہے : نیلی گربہ ماہی۔

Poisson distribution : (n) [after Simeon D. 'Poison ',French Mathematician and Statistician ] شماریاتی تقسیم۔

Poisson's ratio : (n) نسبت پوئسن : تناسب پوئسن۔

Poitrel : (n) [OFr. 'Poitral .] (۱) (تاریخ) گھوڑے کے سینے کو محفوظ رکھنے والی زرہ .(۲) چار آئینہ : (تاریخ) عورتوں کے لباس کے سامنے کا حصہ جو پندرھویں تا سترھویں صدی میں مستعمل تھا۔

**Poivrade : (n) [Fr. 'poivre .']** ایک قسم کی چٹ پٹی چٹنی یا اچار جیسے سرخ مرچ کو سرکے میں بھگو کر بناتے ہیں مرچ کا اچار (Pepper-sauce) وغیرہ ۔

**Poke : (n) [ONFr-'poque, poke.']** (۱) (بول چال ) : تھیلا : تھیلی : بورا : بوری ۔ (۲) گردن کا تھیلی نما ورم : گردن میں تھیلی سی لٹک جانے کا مرض۔(۳) بھیڑوں کے جبڑوں کے نیچے تھیلی نما ورم جو بھیڑوں کی ایک بیماری(جگر کی خرابی) کی علامت ھے اور اس سے اس مرض کا پتا چلتا ھے۔ (۴) (روزمرہ یا بول چال ) مچھلی کا شکم : معدۂ ماہی : شکم ماہی ۔

**To buy a pig in a poke :** بغیر دیکھے بھالے یا بے سمجھے بوجھے کوئی چیز خرید لینا : بے دیکھے بھالے سودا کرنا : اٹکل پچو سودا کرنا : "پانی میں بھینس اور اوپر مول " کرنا ۔

**Poke : (n) [Prob . f. Poke .v. ']** (۱)عورتوں کی ٹوپی یا ہیٹ کا آگے نکلا ہوا کنارا یا چھجا ۔(۲) Poke-bonnet کا مخفف ۔

**Poke : (n) [f.Poke .v. ']** (۱) (چھڑی کی نوک یا ہاتھ سے کسی چیز کو) دھکیلنے ، ٹھوکا دینے ،دبانے یاٹھیلنے کا عمل : دھکا : ٹھوکا : ہول : کھرنچ ۔ (۲) (لکڑی ، کھونٹا وغیرہ ) کوئی چیز جومویشیوں ، سوروں وغیرہ کی گردن میں باندھ دی جاتی ھے تاکہ وہ باڑ توڑ کر یا پھاند کر باہر نہ نکل سکیں ۔ (۳) (امریکی روزمرہ) کاہل شخص : بے کار تضیع اوقات کرنے والا : نکما اور آوارہ شخص ۔

**Poke : (n) [ N.Amer.Indian.]** (نباتیات ) Phytolacca کی امریکی قسموں کا نام : خصوصاً Phytolacca decandra : خربق امریکی ۔

**Indian poke :** (۱) شمالی امریکا کاسفید Hellebore درخت اور اس کی جڑ : سفید خربق امریکی ۔(۲) Poke-weed کی جڑ۔

**Poke : (v) [(m) LG., (M) Du. 'Poken. ']** (۱) (چھڑی کی نوک ، ہاتھ یا بازو سے کسی چیز کو ) ٹھیلنا : دھکا دینا : دنانا : اٹھانا : چھونا : گھسانا ۔ (۲) کہنی مارنا : کہنی سے دھکا دینا ۔ (۳) (بول چال ) (up کے ساتھ ) تنگ و تاریک کمرے میں بند ہو کر بیٹھ رہنا ۔ (۴) انگاروں کو دست پناہ (Poker) سے الٹ پلٹ کرنا ۔ (۵) (in کے ساتھ) گھسا کر یا چبھو کر سوراخ کر دینا ۔(۶) (at کے ساتھ ) (چھڑی وغیرہ سے ) ہُول مارنا : ہول دینا ۔(۷) خواہ مخواہ گھسا دینا یا داخل کر دینا ۔(۸) (into کے ساتھ ) راز جوئی کرنا : ٹوہ لینا : ہر طرف جھانکتے پھرنا : (کونے کھدروں میں ) تلاش کرنا : (مجازاً) تفتیش کرنا : پتا لگانا ۔ (۹) بے دلی سے کام کرنا : آوارہ گردی کرنا : بیکار ادھر ادھر پھرنا ۔ (۱۰) سر کو آگے کرنا : جھکنا :سر سے ہول مارنا :پھینٹنا : اچھی طرح چلا دینا : حل کرنا ۔ (۱۱) (چھڑی یا جسم کے کسی حصے سے ) ٹھوکا دے کر مخاطب کرنا :خواہ مخواہ دخل انداز ہونا : (کسی کے ) پھٹے میں پاؤں ڈالنا ۔

**Don't poke your nose into my affairs :** میرے معاملات میں خواہ مخواہ دخل نہ دو:میرے معاملات میں خواہ مخواہ ٹانگ نہ اڑاؤ ۔

**To poke :** ہر طرف جھانکتے پھرنا : کونے کھدروں میں تلاش کرنا: ٹوہ لینا : (مجازاً ) تفتیش کرنا : پتا لگانا ۔

**To poke about / To poke and pry :** راز جوئی کرنا : تجسس کرنا : کرید کرنا ۔

**To poke fun (at ) :** مضحکہ اڑانا : پھبتیوں اور فقروں کی بوچھار کردینا(خصوصاً چالاکی سے : بالواسطہ طور پر)۔

**To poke one in the rib :** کہنی مارنا : گدگدانا۔

**To poke one 's head :** عادتاً سر جھکا کر چلنا ۔

**To poke the head :** دیکھو To poke

**To poke through :** (ہتھیار وغیرہ ) بھونکنا : گھسا کر یا چبھو کر سوراخ کر دینا : (ہتھیار سے) چھید کر دینا ۔

**Poke : (v) [f.Poke (n) ]** (جانوروں کی گردن وغیرہ میں ) لکڑی ، کھونٹا یا کوئی ایسی چیز باندھ دینا کہ وہ باڑ توڑ کر یا پھاند کر باہر نہ نکل سکیں ۔

**Poke-berry : (n) .** Phytolacca decandra کی سیاہ بیری یا اس کا پودا ۔

**Poke-bonnet : (n)** چھجے دار ٹوپی خصوصاً سالویشن آرمی کی (Salvation Army) عورتوں کی ۔

**Poke-pudding /Pock pudding : (n)** (۱) (بول چال ، اسکاٹستانی ) تھیلی میں پکائی ہوئی پڈنگ۔(۲) (اسکاٹستانی ) پیٹو : بندۂ شکم:موٹا تازہ آدمی:انگریز (مزاحاً)۔

**Poke-root : (n)** (۱) شمالی امریکا کا سفید Hellebore درخت اور اس کی جڑ : سفید خربق امریکی ۔ (۲) Poke-weed کی جڑ۔

**Poke-weed : (n)** Phytolaccaکی امریکی قسم : خربق امریکی : خربق سفید۔

**Poker : (n) [f.Poke (v) ' +ER.]** (۱)کریدنی: آگ کریدنی:آگ کریدنے کی سلاخ : آتش کاوا : کرچھا : سیخ ۔ (۲) (مزاحاً) Bedel,verger وغیرہ کے ساتھ چلنے والا عملہ۔ (۳) (آکسفورڈ اور کیمبرج میں ) نقیب : عصا بردار

جو اپنے عملے کے ساتھ نائب امیر جامعہ کی آگے آگے چلتا ہے۔ (۳) وہ آلہ جسے گرم کر کے لکڑی کی چیزوں پر نقش و نگار کھودتے ہیں؛ (نیز) اس طرح کی کندہ کاری؛ آتشیں کندہ کاری؛ سیخ کاری۔ (۵) دیکھو Red-hot-poker۔ (۶) چبھونے والا؛ بھونکنے والا؛ دھکیلنے والا؛ ہول مارنے والا؛ ٹھیلنے والا؛ گھسانے والا؛ کریدنے والا؛ آتشیں کندہ کار۔ (۷) (مجازاً) درشت مزاج شخص۔

As stiff as a poker : ماش کے آٹے کی طرح اینٹھا ہوا۔

By the holy poker : تمسخر کے طور پر یہ قسم کھاتے ہیں۔

Red-hot poker : جنوبی افریقہ کے سوسنی پودوں کی ایک قسم کا نام جس میں زرد اور ارغوانی رنگ کے پھول لگتے ہیں جنہیں Flame-flower بھی کہتے ہیں۔

Poker : (n) [origin doubtful.] (مریکی روزمرہ) ہوّا؛ دیو؛ آسیب؛ بھوت؛ پریت؛ بیجا (بیچھا)۔

Old poker : شیطان؛ ابلیس۔

Poker : (n) [orig.U.S.of doubtful origin.] پوکر (تاش کا ایک کھیل جو امریکا میں رائج ہے یہ دو یا زیادہ اشخاص کے درمیان کھیلا جاتا ہے۔ ان میں ہر ایک اپنے ہاتھ کے پتے دکھا کر ان کی اہمیت کے لحاظ سے بولی بولتا ہے جس کے پتے دوسروں سے بڑے ہوتے ہیں وہی جیتتا ہے)۔

Poker : (n) ایک قسم کی بط؛ دیکھو Pohard۔

Poker : (v) [f.Poker (n), '] (۱) کرچھے یا سلاخ سے کریدنا؛ کریدنی سے آگ کریدنا۔ (۲) سلاخ یا سیخ کی طرح بنانا (غلط استعمال)۔ (۳) آتشیں کندہ کاری کرنا؛ آتشیں کندہ کاری سے آراستہ کرنا۔

Poker-bearer : (n) (آکسفورڈ یا کیمبرج کا) بیڈل (Bedel)؛ منتظم جلوس؛ ایک عہدہ دار جس کے ذمہ جلوس کا انتظام ہوتا ہے؛ عصا بردار؛ نقیب۔

Poker-drawing : (n) آتشیں کندہ کاری؛ سیخ کاری؛ سیخ نما آلہ کو گرم کرکے سفید لکڑی یا چمڑے پر آرائشی نقش و نگار بنانے کا کام۔

Poker-face : (n) ایسا چہرہ اجس کی تہ تک پہنچنا مشکل ہو یا جسے دیکھ کر کوئی بھی اندازہ کرنا ممکن نہ ہو؛ جس کے چہرے پر جذبے کا اثر جلد ظاہر نہ ہوتا ہو؛ جذبات سے عاری چہرہ؛ (روز مرہ) ایسے چہرے والا شخص۔

Poker-faced : (a) سخت رو؛ جذبات سے عاری چہرے والا؛ جس کے چہرے پر جذبے کا اثر جلد نہ ہوتا ہو؛ جس کا چہرہ دیکھ کر کسی بات کا اندازہ لگانا محال ہو۔

Poker-painting : (n) آتشیں کندہ کاری؛ سیخ کاری؛ سیخ نما آلے کو گرم کرکے سفید لکڑی یا چمڑے پر آرائشی نقش و نگار بنانے کا کام۔

Poker-picture : (n) آتشیں کندہ کاری سے بنائی ہوئی تصویر۔

Poker-work : (n) دیکھو Poker-painting

Pokerish : (a) آتشیں سلاخ یا سیخ کی طرح سخت ہو جانے والا؛ سخت اطوار؛ درشت مزاج۔

Pokerish : (a) (امریکی روزمرہ) بھوت جیسا؛ پراسرار؛ بھیانک؛ ڈراؤنا؛ غیر طبعی؛ غیر قدرتی؛ فوق الفطری۔

Poking : (a) (۱) آگے کو نکلا ہوا؛ آگے کو سر جھکائے ہوئے۔ (۲) کاہل (شخص)؛ کاہلانہ؛ بے دلی کا (کام)؛ آوارہ گرد؛ بیکار ادھر ادھر مارا مارا پھرنے والا؛ ادنیٰ کاموں میں وقت صرف کرنے والا؛ پھیری کرنے والا؛ پھیری کرکے سودا بیچنے والا؛ حقیر؛ چھوٹا؛ کم مایہ؛ ادنیٰ درجے کا؛ گھٹیا؛ کم حیثیت؛ کم ظرف۔ (۳) تنگ (جگہ)؛ حبس (مقام)۔

Poking : (n) (۱) (چھڑی یا جسم کے کسی حصے سے) ٹھیلنا؛ دھکا دینا؛ اکسانا؛ کریدنا؛ چبھانا؛ گھسانا۔ (۲) دیکھو Poking Stick۔

Poking iron / -stick : (n) (تاریخ) سولھویں صدی میں رائج چنٹ دار گلوبند کی چنٹ یا شکن کو کڑا کرنے والی چھڑی یا سلاخ جو ابتداً لکڑی یا ہڈی کی ہوا کرتی تھی بعدۂ لوہے کی استعمال ہونے لگی تا کہ اسے گرم کرکے استعمال کیا جائے۔

Poky : (a) (۱) کاہل (شخص)؛ کاہلانہ؛ بے دلی کا (کام)؛ آوارہ گرد؛ بیکار ادھر ادھر مارا مارا پھرنے والا؛ ادنیٰ کاموں میں وقت صرف کرنے والا؛ پھیری کرنے والا؛ پھیری کرکے سودا بیچنے والا؛ حقیر؛ چھوٹا؛ کم مایہ؛ ادنیٰ درجے کا؛ گھٹیا؛ کم حیثیت؛ کم ظرف؛ (شغل یا پیشہ) ادنیٰ۔ (۲) تنگ (جگہ)؛ حبس (مقام)؛ بند بند؛ گھٹیا؛ میلا (کمرہ یا مقام)۔ (۳) بد قطع؛ بھدا؛ حقیر؛ خستہ؛ فرسودہ؛ پھٹا ہوا (لباس وغیرہ)۔ (۴) (کرکٹ) بلے بازی کے وقت گیند کو بلے کے سرے سے مارنے کے لئے تیار؛ جسے بلے کے سرے سے گیند مارنے کی عادت ہو۔

Polacca : (n) [It.] پولیکا؛ ایک قسم کا پولستانی ناچ؛ (نیز) وہ گت جو اس ناچ کے ساتھ بجتی ہے۔

Polacca : (n) پولاکر : پولاکا : سہ ستونی تجارتی جہاز جو بحر روم میں چلتا ہے ۔

Polack : (n) [Fr. 'polaque.'] (۱) پولستانی : پولینڈ کا باشندہ ۔ (۲) پولستانی مرغ جس کے پر سیاہ اور کلغی سفید ہوتی ہے ۔

Polack : (a) پولش : پولستانی ۔

Polacre : (n) [Fr. 'Polacre.'] پولاکر : پولاکا : سہ ستونی تجارتی جہاز جو بحر روم میں چلتا ہے ۔

Poland : (n) مشرقی یورپ کا ایک ملک : پولینڈ : پولستان: لہستان: Poland oats اور Ploand fowl کا مخفف۔

Poland fowl : (n) مرغیوں یا گھریلو پرندوں کی ایک نسل جن کے پر سیاہ اور کلغی سفید ہوتی ہے : پولستانی مرغ ۔

Poland wheat : (n) سفید گندم ۔

Polander : (n) دیکھو Poland fowl

Polar : (a) [mod.L. 'polaris.'] (۱) قطبی : قطب جنوبی یا شمالی کا : قطب شمالی یا جنوبی کے قریب کا ۔ (۲) مقناطیسی : قطبی میدان رکھنے والا ۔ (۳) جس میں مثبت یا منفی برق ہو ) یعنی جس کے سرے قطبین کی طرف مائل ہوں ) : قطب دار ۔ (۴) (سالمات ) جو خاص ترتیب سے ہوں اور کسی خاص سمت رخ رکھتے ہوں : قطبی : مقناطیسی قوت سے متاثر سالمات جیسا ۔ (۵) (ہندسہ ) کسی قطب سے متعلق : قطبی ۔ (۶) (مجازاً ) قطب صفت : قطب تارے یا قطبی سے مشابہ مرکز کا کام دینے والا: شمع ہدایت یا رہنما اصول کا کام دینے والا : مرکزی یا رہنما اصول والا ۔ (۷) بالکل بر عکس ( خاصیت ،عمل یا رجحان میں )۔ (۸) (ریاضیات ) کسی خط منحنی جیسا ۔ (۹) دو مخالف سمتوں میں عمل کرنے والا : متخالف السمت : متخالف العمل : متضاد (نیز مجازاً) ۔ (۱۰) (حیاتیات) کسی بیضے یا عصبی خلیے وغیرہ کے ) قطبین کا یا اس سے متعلق ۔

Polar : (n) (ہندسہ ) قطبی منحنی : قطبیہ ۔

Polar axis : (n) (جغرافیہ ) قطبی محور ۔

Polar bear : (n) سفد ریچھ : قطبی ریچھ ۔

Polar body : (n) قطبی جسم : قطبی خلیّہ ۔

Polar circle : (n) قطبی دائرہ : قطبی حلقہ : دوائر قطبی میں سے ہر ایک دائرہ جو خط استوا کے متوازی ہے اور قطبین سے ۲۳ درجے، ۲۸ دقیقے کے فاصلے پر ہے نیزجو منطقہ قطب شمالی و منطقہ قطب جنوبی کو احاطہ کرتا ہے ۔

Polar compression : (n) تسطیح قطبی ۔

Polar coordinates : (n) (ریاضیات) قطبی مُرتّب : قطبی منظم یا محدد (خطوط وغیرہ ) ۔

Polar curve : (n) (ریاضیات ) قطبی انحنا : قطبی منحنی (وہ خط منحنی جو کسی قطب سے ایک مقررہ نسبت رکھتاہو)۔

Polar diagram : (n) (ریڈیو)قطبی شکل ۔

Polar dial : (n) قطبی ڈائل : وہ ڈائل جس کی سوئیوں کا رخ قطبین کی طرف ہو ۔

Polar diameter : (n) قطبی قطر ۔

Polar distance : (n) (ہندسہ ) بُعد قطبی : قطبی فاصلہ : کُرے پر کسی نقطے کا قریب قطب سے فاصلہ ۔

Polar equation : (n) (ریاضیات ) قطبی مساوات (قطبی مُرتّب یا محدد خطوط وغیرہ کے مابین ) ۔

Polar globules : (n) (حیوانیات ) قطبی جُسیمات ۔

Polar hare : (n) سفید خرگوش : قطبی خرگوش ۔

Polar lights : (n) انوار قطبی : شفق قطبی : شمالی یا جنوبی قطب کی روشنی ۔

Polar projection : (n) دیکھو Projection : قطبی تظلیل : قطبی اظلال ۔

Polar reciprocal : (a) (ریاضیات) قطبی مکانی ۔

Polar regions : (n) قطبی خطے ۔

Polar star : (n) قطب تارا : قطبی تارا : دُبّ اصغر : رہنما تارا :(مجازاً) رہنما : ہادی : مرجع نظر : مرجع قلوب : مرجع ۔

Polar winds : (n) قطبی ہوائیں ۔

Polari -: (comb.) لاطینی لفظ Polaris بمعنی قطبی ، سے مشتق جو تقطیب کے معنی پیدا کرتا ہے ۔

Polarimetric : (a) تقطیب پیما کا : تقطیب پیمائی کا : تقطیب پیما یا

تقطیب پیمائی سے متعلق۔

Polarimetry : (n) تقطیب پیمائی : تقطیب نور کی پیمائش یا تجزیے کا فن یا عمل۔

Polaris : (n) [Short for mod.L.Stella polaris.'] قطب تارا :دھرو تارا۔

Polariscope : (n) تقطیب بیں : تقطیب نور کو ظاہر کرنے والا یا تقطیب شدہ رشنی میں موجود اشیا کو دیکھنے والا آلہ۔

Polariscopic : (a) تقطیب بیں کا : تقطیب بینی کا : تقطیب بیں یا تقطیب بینی سے متعلق۔

Polariscopy : (n) تقطیب بینی : تقطیب بیں کے استعمال کا فن۔

Polarity : (n) (۱) قطبی میلان : قطب نمائی (کی خاصیت) :قطبین کی طرف مائل ہونے کی صفت یا خاصیت۔ (۲) کسی جسم کی یہ صفت کہ اس کا محور ہمیشہ ایک خاص رخ پر رہے۔ (۳) کسی چیز کے دونوں (قطبین) سروں کا متضاد صفت رکھنا۔ (۴) (مجازاً) اجتماع ضدین۔ (۵) مثبت یا منفی برقی کیفیت۔ (۶) (مجازاً) مقناطیس کی سی کشش : کسی چیز کی طرف کھینچنا۔ (۷) دو مخالف سمتوں میں بڑھنے کا میلان (بہ زمان و مکان یا بہ لحاظ ترتیب۔ (۸) (بصریات) روشنی کی وہ صفت جس سے وہ تقطیب پذیر ہوتی ہے : تقطیب پذیر ہونے کی حالت : تقطیب پذیری (غلط استعمال)۔ (۹) (مجازاً) (خیالات ، احساسات وغیرہ کا) ایک ہی نقطے کی جانب مرکوز ہونا : ارتکاز : کسی سمت کی جانب میلان یا جھکاؤ (خیالات وغیرہ کا)۔ (۱۰) (مجازاً) دو متخالف یا متضاد پہلوؤں ،اصولوں یا میلانات کا حامل ہونا یا اس کا اظہار۔

Polarizable : (n) قابل تقطیب : تقطیب پذیر : لائق تقطیب۔

Polarization : (n) [Fr. 'polarisation.'] (۱) تقطیب : تقطیب نور : روشنی یا ضوفشاں حرارت کا تغیر و تبدل جس میں روشنی کی شعاع مختلف سمتوں میں مختلف خاصیتیں ظاہر کرتی ہے : مخالف سمتوں کی خاصیتیں یکساں ہوتی ہیں جبکہ زاویۂ قائمہ بناتی ہوئی دو شعاعوں کا اختلاف سب سے زیادہ ہوتا ہے :تقطیب کا عمل: تقطیب کی حالت پیدا کرنا۔(۲)برقی تقطیب :مقناطیسی تقطیب: (چھڑ تار وغیرہ کے) مخالف سروں کو مخالف مقناطیسی خاصیت دینا۔

Angle of polarization : تقطیبی زاویہ :شعاع کا وہ زاویہ جس پر اس شعاع کی انتہائی تقطیب واقع ہوتی ہے (مختلف مادوں میں یہ زاویہ مختلف ہوتا ہے)۔

Circular polarization دائری تقطیب۔

Electric polarization : برقی تقطیب۔

Elliptic polarization : بیضوی تقطیب۔

Plane of polarization : استوائی تقطیب : تقطیب کا استوا : سطح تقطیب۔

Plane polarization : مستوی تقطیب۔

Rotary polarization : گردشی تقطیب۔

Polarize : (v) [In sense 1 -Fr. 'polarisar',In other senses f. Polar+ -ize] (۱)تقطیب کرنا ( حرارت ،روشنی وغیرہ کی شعاعوں پر ایسا اثر ڈالنا کہ ان کے دونوں سروں میں مختلف خاصیتیں پیدا ہو جائیں یعنی یہ کہ دو شعاعوں کے مخالف سرے یکساں خاصیت رکھتے ہوں)۔(۲)(مقناطیسی برقیات ) (لوہے کی سلاخ وغیرہ میں ) قطبی میلان یا برقی کیفیت پیدا کرنا۔ (۳) (مجازاً) (الفاظ وغیرہ کی ) من مانی تعبیر کرنا:خاص معنی پیدا کرنا۔ (۴) (مجازاً) ایک رخ پر لانا : مختلف چیزوں میں ایک رنگ پیدا کرنا۔ (۵)یک سمتیت بخشنا( کسی چیز کو) : یکسو کرنا۔

Polarized : (a) تقطیب شدہ : مقَطّب۔

Polarizer : (n) مقطِّب: تقطیب گر : تقطیب کرنے والا خصوصاً آلۂ تقطیب میں کی وہ پلیٹ یا منشور (prism) جو شعاع نور کی تقطیب کرتا ہے (analyser کا بر عکس)۔

Polarizing : (n) عمل تقطیب : تقطیب۔

Polarizing : (a) تقطیبی : تقطیب گر۔

Polarizing angle : (n) (بصریات ) تقطیبی زاویہ : شعاع کا وہ زاویہ جس پر اس شعاع کی انتہائی تقطیب واقع ہوتی ہے (مختلف مادوں میں یہ زاویہ مختلف ہوتا ہے )۔

Polarizing microscope : (n) مقطب خردبین : تقطیب گر خردبین : ایک قسم کی خرد بین جو کسی جانچ کے لئے تقطیب شدہ روشنی پیدا کرتی ہے۔

Polarizing Nicol : (n) مقطب نکول: تقطیب گر نکول۔

Polarly : (adv) قطبی طریقے سے : مقناطیسی طریقے سے : قطبی سمت میں : قطبی انداز میں : قطبین کی طرح : قطبی درجے میں۔

**Polaroid : (a)** تقطیبہ : تقطیب نما۔

**Polarward : (adv)** قطبی خطے کی طرف : قطبی خطے کی جانب۔

**Polatouche : (n) [Russ. 'poletukha.']** پولاطوش : ایک قسم کی چھوٹی اڑنے والی گلہری (یورپ اور شمالی ایشیا کی)۔

**Polder : (n) [MDu. 'polre, '(mod) 'polder.']** آب برآمد خطہ :پولڈر : دریا برآمد نشیبی زمین (ہالستان اور بلجیم میں) (نیز) توصیفاً۔

**Pole : (n) [Late OE. 'pal.]** (۱) بانس : بلّی : بانسہ (خیمے کی)چوب: (تار کا) کھمبا : ستون۔(۲) گاڑی کا بم۔ (۳) پول : ڈنڈا: بانس وغیرہ بطور پیمانہ ساڑھے پانچ گز : خطی پیمانہ : افقی پیمانہ۔ (۴) (جہاز رانی) جہاز کا مستول : مستول کا بالائی سرا جو رسّے ،چرخیوں وغیرہ سے اوپر نکلا ہوا ہوتا ہے۔(۵) رقبے کا پیمانہ: ایک بانس یا ایک پول لمبا اور چوڑا جو سوا تیس مربع گز کے برابر ہوتا ہے۔

**Under (bare) poles :** (بحری) بغیر بادبان چڑھائے : بادبان لپیٹے ہوئے یا لپیٹ کر۔

**Up the pole :** (عامیانہ) شکل میں : مخبوط : سودائی : ڈگمگاتے قدم سے چلتا ہوا : نشے میں : بدمست۔

**With (bare) poles :** (بحری) بغیر بادبان چڑھائے :بادبان لپیٹے ہوئے یا لپیٹ کر۔

**Pole : (n) [L. 'polus.']** (۱) قطب (جنوبی یا شمالی) :محور ارض کا (جنوبی یا شمالی) سرا : کرۂ فلکی کا (شمالی یا جنوبی) نقطہ جس کے گرد ستارے گھومتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں : (نیز) قطب تارا۔ (۲) (ہندسہ) کسی کرّے کے وہ دو نقطے جن پر کوئی دائرہ اس کرّے کو قطع کرتا ہے : (Pole of a circle of the spher.) : قطبین کرہ۔ (۳) کوئی قائم نقطہ جس کی نسبت سے اور نقطوں کے محل کا تعین کیا جائے:نقطۂ قائمہ۔ (۴)(جمع) مقناطیس کے دو متقابل نقطے جو مقناطیسی قوت کے مرکز ہوتے ہیں : قطبین مقناطیس۔ (۵) برقی خانے (cell) یا مورچے (battery) کا منفی یا مثبت سرا : قطب۔ (۶) (حیاتیات) کسی کرّوی یا بیضاری عضو کے محور کا سرا۔ (۷) (مجازاً جمع) ایک دوسرے سے متضاد اصول : اضداد۔

**Elevated pole :** قطب مرتفع۔

**Depressed pole :** قطب مُنخفَض۔

**Megnatic pole :** مقناطیسی قطب۔

**North pole :** قطب شمالی۔

**South pole :** قطب جنوبی۔

**The Antarctic pole :** قطب جنوبی۔

**The Arctic pole :** قطب شمالی۔

**Pole : (n) [G.pole, 'ing .of 'polen.']** (۱) پولینڈ کا باشندہ : پولستانی۔(۲) پولستانی مرغ جس کے پر سیاہ اور کلغی سفید ہوتی ہے۔

**Pole : (v)** (۱) (کسی چیز میں) بلّی ، بانس یا چوبیں لگانا۔ (۲) (گاڑی میں) بم لگانا۔ (۳) بانس یا بلی کے ذریعہ ڈھکیلنا ، سرکانا : کریدنا : گھسانا۔ (۴) گاڑی کے بم میں (گھوڑا) جوتنا۔ (۵) گاڑی کے بم سے مارنا یا دھکا دینا۔ (۶) بیڑے یا کشتی کو بانس سے ڈھکیلنا یا آگے بڑھانا : (نیز) اس طرح کشتی کا آگے بڑھنا۔ (۷) (پگھلی ہوئی دھات یا سیسے کو) سبز لکڑی کی بلی سے چلانا یا پھینٹنا تا کہ آکسیجن کا تناسب کم ہو جائے۔

**-pole : (comb)** یونانی لفظ ' Poulys بمعنی "فروش" بیچنے والا سے مشتق جزوترکیبی جو تاجر کے لئے اب شاذ ہی استعمال ہوتا ہے مثلاً Bibliopole وغیرہ۔

**Pole-axe / Poleaxe :(n)** (۱) تبر : تیشہ : تبر نما جنگی جہاز : گنڈاسا۔ (۲) ایک قسم کا تبر جو قدیم زمانے میں بحری لڑائیوں میں رسے وغیرہ کاٹنے اور دشمنوں کو جہاز پر آنے سے روکنے میں کام آتا تھا (یہ قدرے چھوٹے دستے والا ہوا کرتا تھا)۔ (۳) تبر نیزہ : ایک ہتھیار جس میں تبر اور نیزہ ملا ہوا ہوتا تھا اور جسے بادشاہ یا کسی اہم شخصیت کا ذاتی محافظ لے کر چلتا تھا۔ (۴) بغدا : قصائی کا چھرا : ہتھوڑے دار کلہاڑی جس کی پشت پر ہتھوڑا ہوتا ہے اور جو جانوروں کو مار کر گرانے کے کام آتی ہے۔

**Pole-bean : (n)** چڑھنے والی سیم یا لوبیا۔

**Pole-cap : (n)** تلغرافی کے کھمبے کی انفصالی یا حاجز ٹوپی۔

**Pole-cat : (n)** قطبی بلی : ظربان : کھیکھر : چھوٹا سا خاکستری رنگ کا : نیولے جیسا بدبودار گوشت خوار چوپایہ جو یورپ میں پایا جاتا ہے : (مجازاً) ذلیل :کمینہ : پاجی : بدمعاش : رنڈی : کسبی : بیسوا : ڈیرہ دار : فاحشہ عورت نیز توصیفی معنوں میں۔

**Pole-cell : (n)** (برقیات) battery, cell یا مشین کے (مثبت ،منفی)

Poleman : (n) (۱) بانس ،بلی وغیرہ سے کام لینے والا : بانس ڈھونے والا یا اسے لے کر لڑنے والا شخص ۔ (۲)Montem کے Eton اسکول کی پانچویں کلاس کے بیرونی طلبا کے پیچھے پیچھے سفید لمبی چوبیں لے کر چلنے والے نچلے درجے کے طلبا کا نام۔

Polemarch : (n) [Gr. 'polimarchos'.] (۱) (تاریخ یونان) سپہ سالار : فوجی کمانڈر ان چیف جس کے ذمہ وقت اور مقام کے لحاظ سے مختلف غیر فوجی فرائض ہواکرتے تھے ۔ (۲) ایتھنز کے نو چیف مجسٹریٹوں میں سے تیسرا چیف مجسٹریٹ جو ابتدا میں فوجی فرائض کا ذمہ دار بھی تھا۔

Polemic : (a) [mod.L. 'polemicus.'] نزاعی : نزاع یا حجت سے متعلق: مناظرے سے متعلق : مباحثہ طلب : مناظراتی : مباحثہ انگیز : پر مناقشہ : متنازع فیہ : حجتی : بحث یا مباحثے کا شائق ۔

Polemic : (n) (۱) حجت : بحث : مناظرہ : مناقشہ ۔(۲) مناظرہ کرنے والا : مناظرہ باز : حجتی : بحث یا مباحثہ کا شائق (خصوصاً دینیات میں ).(۳) (جمع) مناظرہ:فن مناظرہ ۔

Polemical : (a) مناظرے کا : حجت یا بحث سے متعلق :مناظراتی : نزاعی: مباحثہ طلب : حجتی : جنگی : فوجی : سپاہیانہ : جنگ جویانہ ۔

Polemically : (adv) مناظرے کی رو سے : نزاعی طور پر : سپاہیانہ : جنگ جویانہ ۔

Polemicist : (n) مناظرہ نویس : فن مناظرہ کا ماہر : مناظرے کا شائق یا حامی ۔

Polemist : (n) مناظرہ باز : مناظرہ کرنے والا : حجتی : بحث یا مناظرے کا شائق (خصوصاً دینیات میں ) ۔

Polemize : (v) مناظرہ کرنا : حجت یا بحث کرنا : فن مناظرہ کی رو سے دلیل پیش کرنا یا بحث کرنا : کسی بحث یا نزاع کو جاری رکھنا۔

Polemoniaceae : (n) [L.f. 'polemonium.'] فلوکسیہ : سنبلیّہ ۔

Polemonium : (n) [L.] جنس سنبل آسمانی ۔

Polenta : (n) [L.] اطالوی طرز کا دلیہ (جس کو جَو اور دیگر چیزوں کو ملا کر بنایا جاتا ھے ) ۔

Poler : (n) (۱) باپ کی بیلوں کی پرورش کے لئے بانس گاڑنے والا۔ (۲) (گاڑی کے) بم سے جتا ہوا گھوڑا : بم کا دو آخری سروں میں سے ہر ایک سرا ۔

Pole-changer : (n) برقی رو کی سمت کو بدلنے والی کنجی یا سوئچ ۔

Pole-crop : (n) سیم فصل ۔

Pole-face : (n) (مقناطیسی) قطبی رخ : قطبی پہلو ۔

Pole-hedge : (n) ٹٹی جس پر پھل دار پودوں کی بیلیں چڑھائی جاتی ہیں : (نیز) ٹٹی : ٹھٹھر ۔

Pole-horse : (n) بم کا گھوڑا : بم میں جوتا ہوا گھوڑا ۔

Pole-jumping : (n) بانس کدائی :چوب جست : بانس ہاتھ میں لے کر اس کی مدد سے کودنا یا پھاندنا ۔

Pole-lathe : (n) خراد مشین جس میں خرادی جانے والی چیزکو اس میں لپٹی ہوئی ایک رسی یا طناب کے ذریعہ گھمایا جاتا ھے جس کا ایک سرا کسی لوچ دار کھمبے سے بندھا ہوتا ھے اور دوسرا پائدان یا پاؤں سے چلنے والی بیرم سے۔

Pole-mast : (n) ایک ہی بلی سے بنا ہوا مستول : یک ستونی مستول ۔

Pole-masted : (a) ایک ہی بلی سے بنا ہوا : یک ستونی (مستول ) : یک ستونی مستول والی (کشتی ) ۔

Pole of a mirror : (n) آئینے کا قطب : آئینے کا مرکز : مرکز آئینہ ۔

Pole-piece : (n) وہ لوہا جس کے سرے پر برقی مقناطیس ہوتا ھے جس کے ذریعہ مقناطیسی قوت کے خطوط کسی نقطے پر مرکوز کئے جاتے یا کسی جانب موڑے جاتے ہیں ۔

Pole-star : (n) (۱)قطب تارا : دھرو تارا : نجم القطب : دُبِّ اصغر: رہنما تارا ۔ (۲) شمع ہدایت : چراغ راہ : رہنمااصول : مرکز کشش : رہنما : ہادی مرجع نظر : مرجع قلوب : مرجع ۔

Pole-strength : (n) (مقناطیس ) قطبی طاقت ۔

Pole-torpedo : (n) جہاز کی بلی کے سرے پر بندھا ہوا تارپیڈو ۔

Pole-trap : (n) کھمبے کے اوپر بندھا ہوا دھات کا بنا گول پھندا (پرند وغیرہ کے پھنسانے کے لئے ): ستون پھندا۔

Pole-vault : (n) (کھیل کود) بانس کود : بانس کدائی : چوب جست : بانس کے سہارے کودنا یا پھاندنا ۔

Poleaxe : (v) ہتھوڑے دار کلہاڑی سے مار کر جانور کو گرانا : بغدے سے جانور کا سر کاٹ دینا۔

گھوڑا۔ (۲) کشتی ،ڈونگی ،بیڑے وغیرہ کو بانس سے ڈھکیلنے والا۔

**Poles : (n)** (۱) اضداد .(۲) قطبین ۔

Celestial poles : قطبین سماوی۔

Consequent poles : ثانوی قطب۔

Tarrestrial poles : قطبین ارضی۔

Poles of the Ecliptic : (n) قطبین طریق الشمس۔

**Poleward : (adv)** قطب کے رخ پر : قطب کی سمت میں : قطب (شمالی یا جنوبی ) کی طرف قطب رخ ہو کر : مائل بہ قطب ہو کر۔

**Poleward : (a)** قطب رخ : قطب کی سمت کا : مائل بہ قطب :قطب کی جانب مائل یا مڑا ہوا : جس کا رخ قطب کی جانب ہو۔

**Polewards (adv.)** دیکھو Poleward (adv.)

**Polewig : (n) [See Polliwog.]** (۱) فرخ : مینڈک کا بچہ (جب تک اس کی دُم اور گلپھڑے موجود ہوں ) بلبلیا۔ (۲) دریائے ٹیمس کی ایک چھوٹی مچھلی : چتلی گوبی (Goby) مچھلی۔

**Poley / Polley : (a)** (انگریزی بول چال اور آسٹریلیائی) بے سینگ کا: مثلاً : جس کی سینگ نہ ہو یا کاٹ دی گئی ہو۔

**Poli-/ Polio-: (comb.) [Gr. 'polios'.]** (۱) جزو ترکیبی بمعنی دماغ یا حرام مغز کے مادے کا یا اس سے متعلق۔ (۲)خاکستری : بھورا : سیاہی مائل سفید۔

**Polianthes : (n) [L.]** (نباتیات) جنس زنبق : جنس گل شبّو۔

**Police : (n) [med.L. 'politia. ']** (۱) نظم ملکی : امن عامہ : نظم و نسق۔ (۲) محکمۂ پولیس : محکمہ کوتوالی۔ (۳) پولیس (کی جماعت ) : کوتوالی۔ (۴) ملازمین پولیس : پولیس والے۔ (۵) کیمپ وغیرہ کو صاف ستھرا یا ان کی صفائی ، ستھرائی (امریکا )۔ (۶) آدمیوں کی کوئی جماعت جو نظم و نسق قائم رکھنے ، قوانین کو نافذ کرنے یا کسی سیاسی یا یکساں نظام کو قائم رکھنے کے لئے سرکاری طور پر مقرر ہو۔

Marine police : لندن کی بندرگاہ پر دریائے ٹیمس میں تجارتی جہازوں کو محفوظ آمدو رفت کے لئے ۱۷۹۸ء میں مقرر شدہ پولیس کی جماعت۔

**Police : (v)** (۱) پولیس کے ذریعہ ملک کا انتظام کرنا یا امن قائم رکھنا۔ (۲) پولیس مقرر کرنا : پولیس مہیا کرنا : پولیس کے ذریعہ محافظت یا نگرانی کرنا۔ (۳)(مجازاً) انتظام کرنا : نظم و ضبط قائم رکھنا : ملکی بندوبست کرنا۔

**Police action : (n)** فوجی کاروائی : ملٹری ایکشن جو امن عامہ کو درہم برہم کرنے والوں کے خلاف عمل میں لایا جاتا ہے۔

**Police captain : (n)** امریکا کے بڑے شہروں میں پولیس کا ایک ماتحت افسر : پولیس کپتان۔

**Police court : (n)** مجسٹریٹ کی عدالت : عدالت خفیفہ۔

**Police dog : (n)** پولیس کے ذریعے مجرموں کی نشاندہی کرنے والا تربیت یافتہ کتا۔

**Police magistrate : (n)** مجسٹریٹ : عدالت خفیفہ کا حاکم۔

**Police office : (n)** کسی شہر یا قصبے میں پولیس کا ہیڈ کوارٹر:پولیس آفس : پولیس کا دفتر (جہاں سے ضرورت کے مقامات پر پولیس بھیجی جاتی ہے )۔

**Police officer : (n)** پولیس کا عہدہ دار : پولیس افسر : عہدہ دار کوتوالی : پولیس کی جماعت کا کوئی رکن : سپاہی۔

**Police science : (n)** جرم کی تحقیق و تفتیش اور اس کے انکشاف سے متعلق علم۔

**Police state : (n)** پولیس اسٹیٹ:وہ ریاست جس میں نیشنل پولیس کی حکومت ہوتی ہے جو شہریوں کی نقل وحرکت پر نگاہ اور پورا قابو رکھتی ہے۔

**Police station : (n)** مقامی پولیس کی جماعت کا دفتر یا ہیڈ کوارٹر : پولیس کی چوکی:تھانہ:کوتوالی:پولیس اسٹیشن۔

**Policed : (a)** جہاں پولیس مقرر ہو : جہاں پولیس مہیا کی گئی ہو : جو پولیس کی نگرانی میں ہو۔

**Policeman : (n)** (۱) پولیس کا آدمی : پولیس یا کوتوالی کا سپاہی : پولیس کا ملازم : تنخواہ دار سپاہی : (نیز مجازاً)۔ (۲)ایک قسم کی چیونٹی جو لڑتی ہے: سپاہی چیونٹی۔

**Policewoman : (n)** زنانہ پولیس کی رکن : زنانہ پولیس :زنانہ سپاہی: پولیس میں ملازم عورت : پولیس کے فرائض انجام دینے والی عورت۔

**Policlinic : (n) [Gr. 'polis+klinik. ']** (۱) ذاتی مطب جہاں اونچے

Policy of non-alignment : (n) ناوابستگی کی پالیسی : عدم وابستگی کی پالیسی ۔

Policy of ringfence : (n) حصار بندی کی پالیسی (گھیرا ڈالنے کی پالیسی ) ۔

Policy of splendid isolation : (n) باوقار علاحدگی کی پالیسی ۔

Policy science : (n) سماجیات کی ایک شاخ جو (حکومت یا تجارت کی) پالیسی بنانے یا اس عمل میں لانے سے بحث کرتی ھے ۔

Policy-shop : (n) (امریکا) جوا کھیلنے کی جگہ : قمار گاہ جہاں قرعہ اندازی یا لاٹری سے نکالے جانے والے نمبروں پر شرط بدی جاتی ھے۔

Policy slip : (n) وہ ٹکٹ جس پر وہ نمبر ہوتا ھے جس پر قمار باز نے شرط بدی ھے : لاٹری ٹکٹ ۔

Policy wheel : (n) وہ پہیا جسے گھما کر لاٹری کے جیتنے والے نمبر حاصل کئے جاتے ہیں : لاٹری پہیا ۔

Poligar : (n) [Marathi. 'Palegar.'] (۱) پولیگر : جنوبی ہندوستان کا جاگیر دار ۔ (۲) اس جاگیر دار کا ملازم جو لوٹ مار کیا کرتا ہو ۔

Poligar dog : (n) جنوبی ہندوستان کا ایک کتا ۔

Poling : (n) (۱) ہاپ کی بیلوں کی پرورش کے لئے کھمبے گاڑنے کا عمل : گھوڑے کو گاڑی کے بم میں جوتنے کا عمل : بانس وغیرہ سے کسی چیز (کشتی وغیرہ) کو ڈھکیلنے کا عمل ۔ (۲) ہاپ کی بیلوں کے لئے لگائے ہوئے کل بانس یا بلیاں : کسی سرنگ یا کھوہ کی دیواروں کو روکنے کے لئے لگائی ہوئی بلیاں : (بہ حیثیت مجموعی ) : بر گشت : پولنگ ۔

Polio : (n) پولیو : روزمرہ میں Poliomelitis کا مخفف ۔

Polio vaccine : (n) مرض پولیو (ورم مادۂ نخاع) کے تدارک کے لئے دی جانے والی دوا ۔

Poliomyelitis : (n) [mod. L. f. Gr. 'Polio's + myelos' + -itis .] (مرضیات) حرام مغز کے خاکستری مادے کا ورم : پولیو کامرض : ورم مادۂ نخاع : فالج اطفال ۔

Polioneuromere : (n) حرام مغز کے خاکستری مادے کا ایک حصہ یاٹکڑا ۔

Polioplasm : (n) (حیاتیات) حبوب مایہ : دانہ دار نخز مایہ ۔

درجے کے طلبا کسی پروفیسر کی نگرانی میں مریضوں کا علاج کیا کرتے تھے : سریریات خانگی : پرائیویٹ کلینک : سریریات بیرون دار الشفا ۔ (۲) کسی شفا خانے کا وہ مطب یا صیغہ جہاں بیرونی مریضوں کا علاج ہوتا ھے : مطب عمومی : بیرونی سریریات : صیغہ خارجہ ۔

Policy : (n) [OFr. 'policie.'] (۱) عقل سیاسی : سیاسی مصلحت اندیشی ۔ (۲) اصول جہانبانی : تدبر : مصلحت اندیشی : دور بینی : (سیاسیات ) حکمت عملی ۔ (۳) چالاکی : عیاری : جوڑ توڑ : ڈپلومیسی ۔ (۴) (حکومت یا پارٹی کی ) پالیسی : طریق عمل : طرز عمل : رویہ : مسلک ۔ (۵) (اسکاٹستان ) وہ پارک جو دیہات میں امراء کے مکانوں کے گرد ہوتا ھے ۔

Court of policy : برٹش گائنا کی مجلس مقننہ یا مجلس قانون ساز ۔

Policy : (Fr. 'Police'.] (۱) بیمے کی پالیسی : دستاویز بیمہ : بیمہ نامہ : معاہدہ بیمہ : پالیسی Insurance policy یا Policy of assurance کا مخفف ۔ (۲) مشروط پروفیسری نوٹ یا درشنی ہنڈی جس کا انحصار بدلی ہوئی شرط کے نتیجے پر ہو ۔ (۳) قماربازی یا جوئے کی ایک شکل جس میں نمبروں پر بازی لگتی ھے جس کا قرعہ اندازی یا لاٹری سے فیصلہ ہوتا ھے : لاٹری ۔

Floating policy : جہاز سے مال بھیجنے کی بیمہ یا پالیسی جس میں کسی مخصوص جہاز کا جوکھم نہیں لیا جاتا بلکہ اس کا مال کا جوکھم لیا جاتا ھے جو کسی بحری سفر میں ایک ھی بار ایک یا کئی جہازوں کے ذریعہ بھیجا گیا ہو ۔

Open policy : وہ پالیسی جس میں بیمہ شدہ چیز کی قیمت کا یقین یا تخمینہ اس چیز کے کھو جانے یا نقصان ہو جانے کے بعد کیا جاتا ھے : کھلی پالیسی ۔

Wager- /wagering policy : ایک بیمہ یا پالیسی جس میں بیمہ کرنے والے کو بیمہ شدہ چیز سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی : اب اسے ناجائز قرار دے دیا گیا ھے کیونکہ یہ ایک قسم کا جوا تھا ۔

Policy holder : (n) پالیسی دار : بیمہ دار ۔

Policy-maker : (n) پالیسی ساز ۔

Policy of assimilation : (n) ادغام کی پالیسی ۔

Policy of containment : (n) سد باب توسیع پالیسی (حد کے اندر رکھنے کی پالیسی ) ۔

Poliorcetic : (a) [f. next. ] فن محاصرہ سے متعلق ۔

Poliorcetics : (n) [mod. if. of Gr. 'Polioketika' .] فن محاصرہ : محاصرہ کرنے کا فن ۔

Poliosis : (n) [Gr. 'Poliosis' .] بال پکنا : بالوں کی سیاہی کا زائل ہونا ۔

Polis : (n) [Gr. ] یونان کی شہری ریاست خصوصاً وہ جو شمالی طور پر منظم اور انسان کی سماجی ضروریات کی پوری طرح متکفل ہو ۔

Polis : (n) police کا اسکاٹستانی اور آئرستانی متبادل ۔

-polis : (comb. ) یونانی لفظ 'polis' بمعنی شہر جو بطور لاحقہ کسی شہر کا عرفی نام بنانے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے مثلاً (Chicago) Porkopolis, (Manchester) Cotton polis وغیرہ ۔

Polish : (n) [f. Polish (v) . ] (۱) پالش : صیقل : جلا : چمک : رنگ : روغن ۔ (۲) وہ چیز جس سے پالش کی جائے : پالش : روغن : کسی سطح کو چکنا کر ڈالنے والی چیز ۔ (۳) (مجازاً) تہذیب کا رنگ روغن : اخلاق کی جلا : نستعلیق پن : نفاست ۔

Polish : (a) [f. Pole. (n) + -ish . ] پولستانی : پولینڈ کا یا اس سے متعلق : پولینڈی : پولینڈ کا : اہل پولستان ۔

Polish : (v) [ME. 'polis (s)' .] (۱) رگڑ کر چکنا کرنا یا چمکانا : پالش کرنا : صیقل کرنا : جلا دینا : روغن کرنا ۔ (۲) چکنا ہونا : چمک جانا : مجلا ہونا : صاف ہو جانا ۔ (۳) تراش خراش پیدا کرنا : چمک دمک پیدا کرنا : نوک پلک درست کرنا : سجا سنوار کر مکمل کر دینا ۔ (۴) (مجازاً) اکھڑپن یا گنوارپن دور کرنا : تہذیب کا رنگ روغن چڑھانا : مہذب بنانا : اخلاق کی جلا بخشنا : نفاست بخشنا یا نفیس بنانا ۔ (۵) مہذب ہونا یا بننا : تہذیب سے آراستہ ہونا۔ (٦) (عامیانہ) بہت جلد ختم کر دینا : تیزی سے مکمل کر دینا : جلد چھٹکارا پالینا : نوک پلک درست کر کے ختم یا پورا کر دینا ۔

To polish off : جلد ختم کر دینا : فوراً ہرا پڑنا ۔

Polishable : (a) قابل صیقل : جلا پذیر : پالش کئے جانے کے لائق ۔

Polished : (a) صیقل دار : مجلا : صاف ستھرا : چکنا : چمک دار : پالش کیا ہوا : رنگ و روغن والا : مہذب : سلیقہ مند : نستعلیق۔

Polishedly : (adv) صاف ستھرے انداز میں : مہذبانہ : سلیقہ مندی سے : نستعلیق طور پر ۔

Polishedness : (n) صفائی : صیقل : جلد : چکنا پن : چمک : پالش : رنگ و روغن : تہذیب : سلیقہ مندی : نستعلیق پن ۔

Polisher : (n) (۱) صیقل گر : پالش کرنے والا ۔ (۲) صیقل کرنے والا : پالش کرنے کا برش ۔ (۳) (مجازاً) تہذیب سکھانے والا: مہذب بنانے والا ۔

Polishing : (n) پالش کرنے کا عمل : صیقل گری : پالش : صیقل : جلا۔

Polishing-mill : (n) دھات کی پھرکی یا دوسری چیزیں جنہیں نگینہ ساز جواہرات کو پالش کرنے یا جلا دینے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Polishing-slate : (n) (۱) ایک قسم کی بھوری یا زرد سلیٹ جو صیقل کے کام آتی ھے ۔ (۲) سان والے پتھر کی ایک قسم ۔

Polishing snake : (n) حجرالحیہ (Serpentine) کی ایک قسم جو پہلے لیتھو گرافی کے پتھروں کو صاف کرنے کے کام آتا تھا ۔

Politarch : (n) [Gr. 'Politarches' .] پولی ٹارک : رومیوں کے عہد حکومت میں مشرقی اضلاع یا مشرقی صوبوں کے حاکم کا لقب ۔

Politbure/ Politbureau : (n) [Russ. 'politbyuro' .] (۱) کمیونسٹ پارٹی کی مخصوص پالیسی ساز کمیٹی : کمیونسٹ پارٹی کی ایزیکٹیو کمیٹی ۔ (۱) اپنے عہدے کی حفاظت اور کامل اقتدار اپنے ہاتھ میں رکھنے کی غرض سے ترتیب دی ہوئی ایک ایسی ہی منظم جماعت جو کمیونسٹ پولٹ بیورو کے مشابہ ہو ۔

Polite : (a) [L. 'Politus' .] (۱) شائستہ : خلیق : مہذب : خوش اخلاق: نستعلیق : خوش اطوار ۔ (۲) شستہ : خوش مذاق ۔ (۳) تربیت یافتہ : شریف : شریفانہ ۔ (۴) لطیف : بامروت ۔

Polite letters : (n) ادب : ادب لطیف ۔

Politely : (adv) خوش خلقی سے : شائستگی سے : مہذب اندازمیں : شریفانہ طور پر ۔

Politeness : (n) شائستگی : شستگی : خوش خلقی : خوش اطواری : شرافت : مروت ۔

Politesse : (n) [It. 'Politezza' .] (اب عموماً تحقیر آمیز ) دیکھو **Politeness** ۔

Politic : (a) [L. 'Politicus'.] (۱) دانشمند : ذی فہم : دور اندیش : مصلحت بین : مصلحت اندیش : صاحب الرائی : سیانہ : سمجھ بوجھ والا : تیز ۔ (۲) دانشمندی کا : دانشمندانہ : دور اندیشانہ : (فعل یا عمل) : مناسب : قرین مصلحت : سیاست مدارانہ ۔ (۳) سازشی : فطرتی : جوڑ توڑ والا : چلتا ہوا : مکار : عیار : موقع شناس : زمانہ ساز : حکمت عملی میں ماہر ۔

Politic : (n) (۱) (جمع) سیاسیات : علم سیاسیات : حکومت سازی یا ملک گیری کا عمل : سلطنت یا حکومت قائم کرنے اور چلانے کا علم ۔ (۲) فن سیاسیات پر لکھا ہوا ارسطو کا کتابچہ "دی پولٹکس" ۔ (۳) سیاسی امور : سیاسی معاملات : سیاسی زندگی ۔ (۴) سیاسی اصول: سیاسی عقائد : سیاسی رائیں ۔

It is not practical politics : یہ نا قابل عمل ہے : یہ خیالی باتیں ہیں : ان پر بحث کرنے سے کوئی فائدہ نہیں ۔

The politics : فن سیاسیات پر ارسطو کا لکھا ہواکتابچہ۔

Political : (a) (۱) ریاست یا سلطنت کے متعلق : امور مملکت کے متعلق : ریاستی : ملکی ۔ (۲) امور عامہ کے متعلق ۔ (۳) سیاسیات کے متعلق : امور سیاسی کے متعلق : سیاسی : فن سیاست سے متعلق ۔ (۴) ملکی : انتظامی (عہدہ) ۔ (۵) منظم ریاست رکھنے والا : منظم ۔ (۶) سیاسی معاملات سے تعلق یا دلچسپی رکھنے والا ۔ (۷) سیاست میں کسی کی طرفداری کرنے والا :(برے معنوں میں) دھڑابندی یا فرقہ بندی کرنے والا ۔

Political : (n) (۱) سیاسی ایجنٹ : پولیٹیکل ایجنٹ : ملکی ایجنٹ : سیاسی مشیر : پولٹیکل افسر ۔ (۲) سیاسی قیدی : سیاسی جرم میں پکڑا ہوا شخص ۔

Secret political : خفیہ سیاسی ایجنٹ ۔

Political activity : (n) سیاسی سرگرمی ۔

Political adviser : (n) سیاسی مشیر : سیاسی صلاح کار ۔

Political agent : (n) سیاسی ایجنٹ ۔

Political agitation : (n) سیاسی شورش ۔

Political aspect : (n) سیاسی پہلو ۔

Political asylum : (n) سیاسی پناہ ۔

Political branch : (n) شعبۂ سیاسی : سیاسی شعبہ ۔

Political career : (n) سیاسی زندگی ۔

Political consciousness : (n) سیاسی شعور ۔

Political crime : (n) سیاسی جرم ۔

Political crisis : (n) سیاسی بحران ۔

Political deadlock : (n) سیاسی ضیق : سیاسی تعطل ۔

Political Department : (n) سیاسی شعبہ ۔

Political development : (nm) سیاسی ترقی : سیاسی رفتار : سیاسی واقعات : سیاسی حالت ۔

Political dissension : (n) سیاسی افتراق : سیاسی پھوٹ ۔

Political economy : (n) اقتصادیات : معاشیات : عوامی آمدنی کے ذرائع کے نظم و ضبط کا فن : دولت کی پیداوار اور اس کی تقسیم کے قوانین کا علم ۔

Political equality : (n) سیاسی مساوات ۔

Political equalibrium : (n) سیاسی توازن ۔

Political fugitive : (n) سیاسی مفرور ۔

Political geography : (n) ملکی جغرافیہ : جغرافیہ کا وہ حصہ جو سرحدوں ، حصوں اور قبضوں سے متعلق ہوتا ہے : سیاسی جغرافیہ ۔

Political history : (n) سیاسی تاریخ ۔

Political independence : (n) سیاسی آزادی ۔

Political individuality : (n) سیاسی انفرادیت ۔

Political issue : (n) سیاسی مسئلہ : سیاسی معاملہ : سیاسی سوال ۔

Political movement : (n) سیاسی تحرک ۔

Political necessity : (n) سیاسی ضرورت ۔

Political negotiator : (n) سیاسی مذاکرت کار : سیاسی معاملہ کار : سیاسی گفت و شنید کرنے والا ۔

Political obligation : (n) سیاسی فرض : سیاسی ذمہ داری ۔

Political offence : (n) سیاسی جرم : سیاسی تصور ۔

Political office : (n) سیاسی عہدہ ۔

Political officer : (n) سیاسی افسر : سیاسی عہدہ دار : پولیٹیکل افسر ۔

Political organisation of mankind : (n) نوع انسان کی سیاسی تنظیم ۔

Political party : (n) سیاسی پارٹی : سیاسی جماعت ۔

Political philosphy : (n) فلسفۂ سیاسیات ۔

Political prisoner : (n) سیاسی قیدی : سیاسی جرم میں پکڑا ہوا شخص ۔

Political publicity : (n) سیاسی پبلسٹی : سیاسی اشاعت ۔

Political refugee : (n) سیاسی پناہ گزیں ۔

Political reporter : (n) سیاسی نامہ نگار : سیاسی رپورٹر ۔

Political rights : (n) سیاسی حقوق ۔

Political sanction : (n) (قانون کی خلاف ورزی کی) سیاسی وجہ جواز : سیاسی محرک : سیاسی حدود : سیاسی پابندیاں : سیاسی اذن ۔

Political science : (n) علم سیاسیات : سیاسیات ۔

Political scientist : (n) عالم سیاسیات ۔

Political significance : (n) سیاسی اہمیت ۔

Political society : (n) سیاسی معاشرہ ۔

Political subjection : (n) سیاسی محکومی ۔

Political subordination : (n) سیاسی ماتحتی ۔

Political terrorism : (n) سیاسی دہشت انگیزی ۔

Political unrest : (n) سیاسی بے چینی ۔

Political verse : (n) [Gr. 'Politikos' .] جدید یونانی اور باز نطینی نظم جس میں ارکان کا نہیں بلکہ لہجے کا لحاظ کیا جاتا ھے جس میں آخری کی بجائے پہلے رکن پر زور دیا جاتا ھے ۔

Politically : (adv) سیاسی طور پر : سیاسی اعتبار سے : نظم ملکی کے اعتبار سے : سیاسی انداز میں : دانشمندانہ : چالاکی سے : فنکارانہ : سیاسی مصلحت اندیشی سے : مدبرانہ ۔

Politician : (n) (۱) سیاست داں : ماہر سیاست مدبر : صاحب تدبیر : سیاست باز : سیاست کار ۔ (۲) سیاست سے دلچسپی رکھنے والا شخص ۔ (۳) وہ شخص جس کا پیشہ سیاست ہو : سیاست پیشہ ۔ (۴) (امریکا) سیاست کی روٹی کھانے والا ۔

Politicize : (v) (۱) سیاست داں ہونا یا بننا : مدبر بننا : سیاست چھانٹنا ۔ (۲) سیاست میں حصہ لینا : سیاسیات کے متعلق گفتگو کرنا یا بحث کرنا ۔ (۳) سیاسی رنگ میں رنگنا : عیارانہ : سیاسی مصلحت اندیشی سے : مدبرانہ

Politico- : (comb.) [Gr. 'Politikos' .] (سابقہ بمعنی) سیاسی : سیاست کا : سیاسی اعتبار سے ۔

Politico : (n) [SP. Sb. use of the adj. (Politics) ] سیاست داں : سیاست میں دلچسپی لینے والا : سیاست پیشہ : سیاست کی روٹی کھانے والا ۔

Politico-economical : (a) ملکی اقتصادیات سے متعلق : سیاسی اقتصادی ۔

Politico- religious (a) مذہب سے متاثر یا مذہب پر منحصر سیاست یا سیاسیات سے متعلق : سیاسی مذہبی اس طرح کا سیاسی (مسئلہ وغیرہ) جس میں مذہبی رنگ بھی شامل ہو ۔

Politicophobia : (n) سیاست کا خوف : سیاسی دہشت : سیاست کا ہول یا ہیبت ۔

Politics : (n) (۱) سیاست : سیاست مدن : علم سیاست : سیاسیات ۔ (۲) نیز دیکھو Politic : (n) ۔

Politique : (n) [Fr.] Huguenot جنگوں کے درمیان ۱۵۷۳ء میں تشکیل یافتہ فرانس کی مصلحت بیں اور اعتدال پسند جماعت (یا اس کا کوئی رکن) جس نے مذہبی جھگڑوں کے ہتھیار کے ذریعہ فیصلہ کرنے کی بہ نسبت ملکی امن اور سیاسی اصلاح کو زیادہ ضروری سمجھا : (نیز) اس جماعت کا حامی (خواہ کہیں ہو) : (ملامت آمیز طور پر) (مذہبی معاملات میں) بے پروا : آزاد رو : ابن الوقت : ٹال مٹول کرنے والا ۔

Politus : (a) [L.pa. pple. of 'polire.'] مجلاء صیقل کیا ہوا : چکنا اور چمک دار : چمکایا ہوا : پالش کیا ہوا ۔

Polity : (n) [L. 'politia.'] (۱) نظام سیاست : نظام مدنی : نظم و نسق :

Poll : (a) [Late ME. short for 'pold, 'Polled'.] (۱)(قانونی تعمیل یا تکمیل کے بعد) سرے پر کاٹی ہوئی یا تراشی ہوئی (دستاویز وغیرہ)؛ سر بریدہ۔ (۲) (جانور) بے سینگ کا؛ منڈا۔

Poll : (n) [f. prec. ] بے سینگ کا جانور؛ خصوصاً بے سینگ کے یا منڈے بیلوں کی ایک نسل۔

Poll : (v) [f. Poll (n).] (۱) (قدیم) سر کے بال کاٹنا یا تراشنا۔ (۲) (درخت یا پودے کی) پھننگ کاٹنا یا چھانٹنا؛ شاخوں کو اس طرح چھانٹنا کہ ان کی چوٹی گول نظر آئے؛ (نیز) چھوٹی ٹہنیاں یا شاخیں کاٹنا یا چھانٹنا۔ (۳) (کسی چوپائے کی) سینگ کاٹنا؛ منڈا کرنا۔ (۴) رائے لینا؛ (مجہول)؛ رائے درج ہونا یا شمار ہونا۔ (۵) (امیدوار کا) ووٹ حاصل کرنا؛ رائیں حاصل کرنا۔ (۶) ووٹ دینا؛ رائے دینا۔ (۷)قانونی تعمیل یا تکمیل کے بعد دستاویز کے سرے کو کاٹنا یا تراشنا۔ (۸) رائے دینا یا درج کرنا۔

Poll - book : (n) دیئے ہوئے یا درج شدہ ووٹوں کا رجسٹر (جو Ballot Act کے پہلے ہوا کرتا تھا)؛ (اب) فہرست رائے دہندگان یا ووٹر لسٹ۔

Poll by poll : (adv.) یکے بعد دیگرے؛ ایک ایک کرکے؛ ایک کے بعد ایک۔

Poll-clerk : (n) دی ہوئی راؤں کو درج کرنے والا کلرک (منشی)۔

Poll degree : (n) (کیمبرج) معمولی ڈگری؛ معمولی سند؛ (بلا امتیاز) پاس ہونے کی سند۔

Poll-evil : (n) گھوڑے کی گردن کی پہلی ہڈی اور رباط کے درمیان متورم یا قرحہ دار پھوڑا۔

Poll - parrot : (n) طوطا؛ میاں مٹھو۔

Poll -parrot : (v) دیکھو Parrot

Poll-pick : کان کنوں کی پاسے دار یا گھٹل سرے والی کدال؛ ہتھوڑے دار کدال؛ کان کنوں کی کدال جس کی دوسری طرف ہتھوڑے جیسا سرا ہو؛ گنیتا جس کا دوسرا سرا کند ہو۔

Poll -tax : (n) سرمحصول؛عام محصول؛محصول جوہرشخص پر عائدہو۔

Pollable : (a) (۱)سر کے بال تراشنے یا سینگ کاٹنے کے قابل۔ (۲) (وہ رائے) جو درج یا شمار ہوسکے۔

Pollack / Pollock / Podley : (n) [Earlier Sc. podlock, 'later Podley of unkn. origin.] پولک مچھلی؛ ایک قسم کی بحری مچھلی

نظام اجتماعی ؛ نظام ریاست۔ (۲)حکومت؛ طرز حکومت؛ نظم حکومت ؛ سیاسی تنظیم کی کوئی مخصوص صورت۔ (۳) منظم معاشرہ؛ ریاست ؛ مملکت۔

Politzerization : (n) [f.next.] انتفاخ الأذن؛ پالٹزیت ؛ طبل گوش کے جوف کو ہوا بھرکر پھلانے کا عمل۔

Politzerize . (v) [f. Adam 'Politzer, 'a Physician of Vienna, who in troduced the method + - ize.] (مریض کے) کان کے پردے یا طبل گوش کے جوف کو (حلق سے کان کے پردے تک جانے والی نلی) کے ذریعہ گیس یا ہوا بھر کر پھلانا؛ پالٹزرائز کرنا۔

Polka : (n) [Czech. 'pulka.'] (۱)پولکارقص؛ ایک قسم کا دل کش ناچ جو بوہیمیا میں دوہری گت پر ناچا جاتا ھے۔ (۲) وہ گت جس پر یہ ناچ ناچا جاتا ھے؛ پولکا گت یا اس گت کی موسیقی۔

Polka : ( v) پولکا ناچ ناچنا؛ پولکا رقص کرنا۔

Polka-dot : (n) گول دھبا یا نشان جو بُنے ہوئے کپڑے وغیرہ پربطور ڈیزائن سلسلہ وار ہوتا ھے۔

Poll : (n) [OE. 'poll, of doubtful origin.] (۱) (مقامی بولی یامزاحاً) سر؛ سر کا وہ حصہ جس پر بال ہوتے ہیں؛ چند؛ چندیا؛ (نیز) گردن کا پچھلا حصہ؛ گدی۔ (۲)شمار رائے دہندگان ؛ رائے شماری (پارلیمنٹ یا کسی اور مجلس کے انتخاب میں)۔ (۳)رائے دہندگی؛ انتخابات میں رائے دینا۔ (۴) تعداد آراء؛ جتنی رائیں دی گئی ہیں ان کی تعداد؛ جتنے ووٹ پول ہوئے ان کی تعداد۔ (۵) ٹوپ یا ٹوپی کا اوپر والا حصہ ؛ ٹوپی کی چندیا۔ (۶) کان کنوں کی کدالی یا ہتھوڑے کا کُند یا گٹھل سرا؛ پاسا۔ (۷) رائے عامہ کا اندازہ؛ رائے عامہ معلوم کرنا (عوامی نمائندوں کے انتخاب کے ذریعہ)۔

Poll : (n) [alt. f. Moll. var of and vontempt, with Polly.] طوطے کا روایتی نام ؛ میاں مٹھو۔

Poll : (n) [Also, pol. Explained as -Gr. 'oi polloi.'] (کیمبرج یونیورسٹی، عامیانہ) جس کو آنرز کی ڈگری نہ مل سکی ہو؛ جس نے صرف امتحان پاس کرلیا ہو (امتیاز حاصل نہ کرسکا ہو)؛ معمولی سند یافتہ اشخاص (نیز) (The poll) (نیز) (توصیفاً)۔

To go out in the poll : پاس ڈگری حاصل کرنے والوں کی فہرست میں آنا ؛ پاس ڈگری حاصل کرنا؛ (آنرز نہ پانا)؛ معمولی سند حاصل کرنا۔

جو کاڈ سے مشابہ ہوتی ہے ۔

**Pollam : (n)** [Tamil. 'Pataiyam.'] جنوبی ہندوستان کے جاگیردار (پولیگر) کی جاگیر ۔

**Pollan : (n)** [Origin doubtful.] پولن: میٹھے پانی میں رہنے والی مچھلیوں کی ایک قسم جو آئرستان کی جھیلوں میں پائی جاتی ہے ؛ سفید آئرستانی مچھلی ۔

**Pollard : (n)** [f. Poll (v) +ard .] منڈا بارہ سنگھا (جس کے سینگ گرگئے ہوں یا ٹوٹ گئے ہوں) ؛ منڈی نسل کا: بیل، بھیڑ یا بکرا؛ منڈا بیل، بھیڑ یا بکرا؛ سینگ کٹا جانور ۔ (۲) درخت جس کی شاخیں اس طرح چھانٹی گئی ہوں کہ اس کی چوٹی گول نظر آتی ہو؛ منڈا درخت؛ سربریدہ درخت؛ ٹھنٹ درخت ۔ (۳) (گیہوں کا) چوکر؛ بھوسی ۔ (۴)باریک بھوسی جس میں تھوڑا سا آٹا بھی ملا ہو (مویشی کے چارے کے لئے) ۔

**Pollard : (a)** سربریدہ ؛ ٹھنٹھ ؛ چھانٹا ہوا ؛ منڈا (درخت)۔

**Pollard : (v)** (درخت کی) شاخوں یا ٹہنیوں کو چھانٹنا یا کاٹنا ؛ درخت کو منڈا کرنا یا ٹھنٹھ کردینا (کہ صرف موٹا تنا باقی رہ جائے) ۔

**Pollaxe / Pollax : (n)** بتر ؛ گنڈا سا؛ دیکھو Pole-axe.

**Polled : (a)** (۱) بے سینگ کا؛ منڈا ؛ سینگ کٹا ۔ (۲)ٹھنٹھ ؛چھانٹا ہوا؛ سربریدہ؛ شاخ بریدہ (درخت )۔

**Pollen : (n)** [L. 'pollen.'] (نباتیات) زر؛ زردانہ؛ زرگل؛ پھول کا زیرہ؛ زیرۂ گل؛ زیرہ؛ پھول کا باریک سفوف جیسا مادہ جو پھول کا مردانہ عنصر ہوتا ہے اور بیضۂ گل کو بارور کرتا ہے ۔

**Pollen : (v)** (نباتیات) زر دانہ پہنچانا یا داخل کرنا؛ زر گل نکلنا؛ زیرہ چھڑکنا (کسی جگہ یا کسی چیز پر) ۔

**Pollen analysis : (n)** زیرہ دانی تجزیہ ؛ زر دانۂ گل کی ساخت اور اس کے انتشار کا مصالحہ (Palynology) -

**Pollen box : (n)** (نباتیات) زیرہ خانہ ؛ زیرہ دان ۔

**Pollen - cell : (n)** (۱) زیرہ خلیہ؛ وہ خلیہ جو بڑھ کر زیرۂ گل یا اس کا کوئی عضو بن جاتا ہے؛ زر خلیہ ؛ خلیۂ زر گل۔ (۲)کیسۂ زر ؛ کیسہ زیرہ ۔ (۳) شہد کے چھتے کا وہ خانہ جس میں زیرے یا زرد دانے جمع کئے جاتے ہیں۔

**Pollen count : (n)** ہوا میں موجود زیرہ ہائے گل کی تعداد کا اشاریہ جو زود اثر پذیر (Allergic) مزاج والوں کے لئے بطور انتباہ شائع کیا گیا ہو ۔

**Pollen - grain : (n)** (نباتیات) زیرہ؛ زرِ گل ؛ زردانہ ۔

**Pollen - granule : (n)** (نباتیات) زر دانے یا زیرے کا ہر اساسی دانہ؛ (نیز) زر دانہ ؛ زیرہ؛ زرِ گل۔

**Pollen-sac : (n)** (نباتیات) کیسۂ زر ؛ کیسہ زرگل؛ زربر یا حامل زر کی (عموماً) چار درزوں یا جوفوں میں سے ہر ایک جن میں زیرۂ گل ہوتا ہے ۔

**Pollen- tube : (n)** زر تار؛ زیرہ نال ۔

**Pollenate : (v)** (نباتیات) (سر بقچہ وغیرہ پر) بارور کرنے کی غرض سے پھول کا زیرہ چھڑکنا یا بکھیرنا ؛ زیرہ پاشی کرنا۔

**Pollenless : (a)** (نباتیات) بے زر؛ بے زر دانہ ؛ بے زیرہ ۔

**Poller : (n)** [f. Poll + -er.] (۱)رائے دہندہ؛ ووٹر ۔ (۲) رائے دہندوں کو درج رجسٹر کرنے والا ۔

**Pollex : (n)** [L.] (ہاتھ یا پاؤں کا) انگوٹھا؛ ریڑھ دار جانوروں کی پیروں کی سب سے اندورنی انگلی ۔

**Pollicitation : (n)** [Fr. ' Pollicitation.'] (۱)وعدہ؛ تعہد؛ وعدہ کرنے کا عمل ؛ قول و قرار ۔ (۲) (قانونی دیوانی) وعدہ قابل استر داد ؛ عہد بلا قبول ؛ وہ وعدہ جو طرف ثانی نے قبول نہ کیا ہو اس لئے واپس لیا جاسکے۔

**Pollinate : (v)** [f. L. 'pollen , pollin - + -ate.] (نباتیات) (سربقچہ وغیرہ پر) بارور کرنے کی غرض سے پھول کا زیرہ چھڑکنا یا بکھیرنا ؛ زیرہ پاشی کرنا۔

**Pollinated : (a)** زر پوش؛ زیرہ پوش ؛ جس پر زیرہ چھڑکا گیا ہو ۔

**Pollination : (n)** زیر گو ؛ زیرہ پاشی ؛ زر گل چھڑکنے یا بکھیرنے کا عمل (بار وری کے لئے ) ۔

Cross pollination : پار زیرگی ۔

Self pollination : خود زیرگی ۔

**Pollinator : (n)** حشرہ یا کیڑا جو زیرہ پاشی یا زیرگی میں معاون ہوتا ہے ؛ زیرہ گیر یا زیرہ پاش کیڑا ۔

**Polling : (n)** (۱) درخت کی پھننگ کو کاٹنے کا عمل؛ درخت کی

چھٹائی ۔ (۲) رائے شماری؛ رائے دہی؛ اندراج آراء ؛ ووٹوں کا اندراج ؛ پولنگ ۔

**Polling booth : (n)** مقام رائے دہی؛ ووٹ دینے کی جگہ ۔

**Polling station : (n)** مرکز رائے دہی؛ پولنگ اسٹیشن ۔

**Polling work : (n)** کار رائے شماری ؛ رائے شماری کا کام۔

**Pollinic : (a)** زر گل کا؛ زیرۂ گل کا یا اس سے متعلق؛ زیروی۔

**Polliniferous : (a)** [Also, erron . Pollen - . f. L. 'pollenin.'] زیرہ دار؛ زر دار؛ جس میں زر گل کی کثرت ہو؛ زرگل پیدا کرنے والا ۔

**Pollinigerous : (a)** (حشریات) زر بر (کیڑا) ؛ زیرۂ گل کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانے یا پھیلانے والا (کیڑا) ؛ (حشریات) جسے قدرت نے اس کام کے لئے بنایا ہو۔

**Pollinium : (n)** [mod. L. f. 'pollen, pollin+ium.'] پھول کے زربر یا حامل زر عضو کے جوف میں موجود زردانوں کا تودا یا ڈھیر جو Orchidaceae اور Asclepiadaceae کی خصوصیت ہے ؛ تودۂ زردانہ ؛ زر تودہ ملے زیرے ۔

**Pollinodial : (a)** Ascomycetous سماروغ کے Antheridium یا مردانہ تولیدی عضو سے متعلق یا اس جیسا ۔

**Pollinodium : (n)** [mod. L. f . 'Pollen , - in.'] Ascomycetous سماروغ کا Antheridium یا مردانہ تولیدی عضو ۔

**Polliwog / Pollywog : (n)** [f. Poll + Wiggie.] فرخ : مینڈک کا بچہ (جب تک اس کی دم اور گلپھڑے موجود ہوں)؛ بلبلیا ۔

**Pollman : (n)** (کیمبرج) معمولی سند یافتہ شخص : جس کو آنرز کی ڈگری نہ مل سکی ہو بلکہ پاس کورس کی ڈگری دی گئی ہو ۔

**Pollster : (n)** رائے شماری کرانے والا : الیکشن کرانے والا؛وہ شخص جو عوامی رائے شماری کا انتظام کرتا ہے۔

**Pollucite : (n)** [orig. named 'Pollux.'] (معدنیات) الومینیم اور سیزیم (Caesium) کا سلیکیٹ جو چمکیلے شفاف اور بے رنگ بلوروں میں پایا جاتا ہے؛ پولو سائٹ ۔

**Pollute : (v)** [L. 'polluere.'] آلودہ کرنا؛ نجس کرنا ؛ ناپاک کرنا؛ گندہ کرنا ؛ بگاڑنا ؛ داغ دار کرنا ؛ بٹا لگانا ؛ غیرخالص کرنا۔

**Polluted : (a)** آلودہ ؛ نجس؛ ناپاک ؛ میلا؛ گندہ ؛ خراب؛ بگاڑا یا بگڑا ہوا؛ ملوث ؛ غیر خالص ۔

**Pollutedly : (adv.)** آلودہ ہوکر؛ ناپاک ہوکر ؛ نجس طورپر؛ گندگی کے ساتھ؛ غیر خالص طور پر ؛ آلودگی سے ؛ آلودہ یا ناپاک طور پر ؛ ملوث ہوکر ۔

**Pollutedness : (n)** آلودگی؛ نجاست ؛ ناپاکی ؛ گندگی؛ خرابی؛ میلا پن۔

**Polluter : (n)** گندہ کرنے والا ؛ نجس یا ناپاک کرنے والا؛ آلودہ یا ملوث کرنے والا ۔

**Pollution : (n)** [L. 'pollutio.'] (۱)آلودہ یا ناپاک کرنے والا عمل ؛ آلودگی؛ نجاست؛ ناپاکی ؛ میلا پن؛ گندگی؛ خرابی؛ غیرخالص ہونا (خصوصاً) انسانی ماحول کی چھوت، گندگی یا نجاست ۔ (۲) توہین ؛ بے حرمتی؛ بے ادبی ؛ بے عزتی ؛ ناپاک یا نجس کرنا ۔ (۳)احتلام ؛ اخراج منی (بغیر جماع کے)؛ جریان؛ بدخوابی؛ (۴) دیکھو Nocturnal pollution ۔

**Pollux : (n)** [L. 'pollux.'] (۱) (یونانی اساطیر) Tyndarus اور Leda کے دو جڑواں بیٹوں میں سے ایک کا نام؛ موخر التوامین ؛ پالکس ۔ (۲) (علم النجوم) مجموعۂ نجوم جوزا (میتھن) کا دوسرا ستارہ۔

**Polly : (n)** Poll بہ معنی طوطا یا میاں مٹھو کا اسم تصغیر جو بطور اسم تانیث یا طوطے کے نام کے طور پر استعمال ہوتا ہے ؛ (حیوانیات) طوطا۔

**Polo : (n)** [Balti (Indus valley) 'polo.'] (۱) ہاکی سے مشابہ ایک (مشرقی) کھیل جو گھوڑے پر سوار ہوکر ایک لمبے ڈنڈے اور لکڑی کی بنی گیند کے ذریعہ کھیلا جاتا ہے؛ چوگان کا کھیل ؛ پولو ۔ (۲) تیراکوں کا گیند کھیل(Water polo) جس میں گول بھی ہوتا ہے ۔ (۳)توصیفی معنوں میں مثلاً Polo-match وغیرہ ۔

**Polo-stick : (n)** چوگان؛ پولو کھیلنے کا ڈنڈا۔

**Polocyte : (n)** ['pole + - o-+cyte.'] قطبی خلیہ؛ ان باریک خلیوں میں سے ایک جو بیضہ خلیہ کی پختگی کے دوران اس سے جدا ہوجاتے ہیں ۔

**Polonaise : (n)** [Fr. 'polonaise.'] (۱) پولو نیز (ایک قسم کا زنانہ لباس جس کے دامن کمر سے نیچے کھلے ہوتے ہیں یہ ابتداً پولستانی عورتوں کا لباس تھا) ۔ (۲)ایک قسم کا پولستانی ناچ ۔ (۳) وہ گت جو اس ناچ کے ساتھ بجتی ہے ۔

**Polonaise : (v)** پولو نیز ناچ ناچنا؛ دھیرے دھیرے اور پرتکلف یا

Poly- mountain/ Mountain-poly : [L. 'Polliam montanum'.] ایک خوش بو دار بوٹی جو کئی شکلوں کی ھوتی ھے ۔

Polyacid : (n) (کیمیا) کثیر ترشہ : کثیر گرفتہ ۔

Polyactinal : (a) (حیوانیات) کثیر کرنہ ۔

Polyadelphia : (n) [mod. L. f. Gr. 'adelphos.'] مشہور ماہر نباتیات Linnaeus کے دریافت کردہ نباتیاتی جنسی نظام کا اٹھارھواں طبقہ جو ان پودوں پر مشتمل ھے جن کے پھولوں کے زربر یا حاملان زر پتن یا زیادہ کے گچھوں میں متحد رہتے ہیں ۔

Polyadelphian /-ous : (a) نباتیاتی جنسی نظام کے اس (اٹھارھویں) طبقے سے متعلق؛ کثیر بندہ؛ کثیر بندوی؛ جس کے حاملان زر تین یا زیادہ کے گچھوں میں ہوں؛ کثیر بندوی حاملان زر والا ؛ (نیز) (حاملان زر) جو تین یا زیادہ کے گچھوں میں متحد رہتے ہوں۔

Polyandria : (n) [mod. L. f. Gr. 'polyandria.'] (۱) (نباتیات) کثیر نری پودے Linnaeus کے نباتیاتی جنسی نظام کا تیرھواں طبقہ جس میں وہ پودے ہیں جن کے بیس یا زیادہ حاملان زر ایک ہی سوراخ یا کرسی میں گھسے ہوئے ہوتے ہیں ؛ (نیز) بعض سلسلوں کا نام مثلاً Monadelphia , Gynandria, Monoecia ؛ ین کے حاملان زر کی بنا پر ان کے سلسلوں کی تقسیم کی جاتی ھے ۔ (۲) (حیوانیات، بشریات) دیکھو Polyandry.

Polyandrian / Polyandric : (a) (۱) (نباتیات) کثیر نرہ؛ کثیر زر ریشی؛ متعدد نرہ؛ چند نرہ (خصوصاً Polyandria طبقے کا)۔ (۲) چند شوہر ؛ چند شوہر دار؛ متعدد شوہر؛ کئی شوہر والی ۔

Polyandrist : (n) زن چند شوہر : متعدد شوہری عورت؛ چند شوہردار عورت ؛ وہ عورت جس کے کئی شوہر ہوں ۔

Polyandrous : (a) دیکھو Polyandrian

Polyandry : (n) تعدد ازدواج کی وہ صورت جس میں ایک عورت بہ یك وقت دو یا زیادہ شوہر رکھتی ھے؛ چند شوئی؛ چند شوہری ۔

Polyantha : (a) (نباتیات) کثیر گلہ؛ چند گلہ ۔

Polyantha rose : (n) گلاب کی ایک قسم جس میں چھوٹے چھوٹے پھول گچھوں میں کھلتے ہیں ۔

پرشوکت انداز میں چلنا یا حرکت کرنا ۔

Polonian : (n) [f. med. L. 'polonia.'] (قدیم) پولستانی ؛پولینڈ کا رہنے والا؛ پولینڈی؛ پولش ۔

Polonium : (n) [mod L.f. med. L. 'Polonia + -'ium? Named from the Polish nationality of Madame Curie.] پولونیم(ایك فلزی عنصر جس میں اشعاعی قوت (Radio- activity) بہت ھے) جسے ۱۸۹۸ء میں پروفیسر مادام کیوری نے پوریٹیم کے آکسائڈ (Pitchblende) میں دریافت کیا ۔

Polony : (n) [Origin doubtful.] سور کے نیم پخت گوشت کا ڈلہ ۔

Polt : (n) [Of unkn. origin.] (بول چال) مار؛ ضرب؛ بھرپور یلگاری ضرب ۔

Polt -foot : (n) [app. f. Polt + foot] (۱)پھرا ہوا پاؤں ؛ پھرے ہوئے پاؤں والا شخص (طب) گرز پائی؛ کاج پائی ۔
(۲) (بطور صفت) پاؤں پھرا؛ پھرے ہوئے پاؤں والا ۔

Polt-foot : (a) پاؤں پھرا ؛ جس کے پاؤں پھرے ہوئے ہوں؛ (طب) گرز پا ۔

Polt-footed : (a) دیکھو Polt- foot

Poltergeist : (n) [G. f. 'poltern + geist. '] وہ روح جو کھٹ کھٹاکر یا شوروغل سے اپنی آمد یا موجودگی کا اعلان کرتی ھے؛ شور کرنے والی روح ؛ پرشور روح ؛ (نفسیات) شرارت ارواح ۔

Poltroon : (n) [Fr. 'poltron.'] نہایت بزدل؛ نرا ڈرپوک؛بزدلا ؛ نامرد؛ پست ہمت ؛ ہیز؛ کم ظرف؛ نلکارہ؛ ذلیل (شخص)؛ (نیز) بہ طور صفت ۔

Paltroonery : (n) ڈرپوک ھونا ؛ بزدلی ؛ کم ہمتی ؛ نامردی ؛ کم ظرفی؛ ہیزپن ؛ ہٹیا پن ۔

Poltroonish : (a) بزدل جیسا ؛ نامرد صفت ؛ کم ظرف؛ ہٹیا ۔

Poly / Poley : (n) [L. 'polium, polion.'] ایک خوش بو دار بوٹی جو کئی شکلوں کی ہوتی ھے ۔

Poly : (comb.) [Gr. 'polus. '] یونانی لفظ Polus سے مشتق سابقہ یا جزو ترکیبی بہ معنی متعدد؛ کثیر ؛ چند ۔

Poly : (n) Polytechnic کا مخفف ۔

Polyanthus : (n) [mod . L. 'polyanthus.'] (۱) Primula کی ایک قسم جس میں مختلف اللون پھول کھلتے ہیں، خصوصاً سرخی مائل بھورے یا ارغوانی جن کی آنکھیں اور حاشیے زرد ہوتے ہیں۔ یہ ایک ہی شاخ گل پر چھتری نما یا گچھوں میں کھلتے ہیں : (نباتیات) شفتہ الثور؛ زہر الربیع؛ بسنتی گلاب۔ (۲) توصیفاً یا بطور صفت۔

Polyanthus narcissus : (n) گل نرگس کی ایک قسم (جس کے پھول ایک ہی شاخ گل پر چھتردار گچھوں میں کھلتے ہیں)۔

Polyarch : (a) [Gr. 'archia.'] (نباتیات) کثیر خشب لائی؛ (کسی شاخ یا جڑ کی نسیج یا بنیادی ریشہ) جو کئی بنیادی نقطوں یا سروں سے ابھرتا یا نشو و نما پاتا ھے : کئی بنیادی نقطوں کے سہارے نشو و نما پانے والا : چند سری۔

Polyarchy : (n) [Gr. 'Archia'.] (۱) چند سری حکومت : کسی شہر یا ریاست کی حکومت جو کئی افراد مل کر چلاتے ہوں؛ کثیر عملی؛ جماعتی حکومت۔ (۲) (نباتیات) کثیر خشب لائی یا چند سری ہونے کی حالت (کسی شاخ یا جڑ کی نیسج یا بنیادی ریشے کی)۔

Polyarthritis : (n) ورم مفاصل؛ دو یا زیادہ جوڑوں کا ورم۔

Polyatomic : (a) (کیمیا) کسی مادے کے کئی جوہروں پر مشتمل یا ان کا حامل؛ (خصوصاً) ہائیڈروجن کے کئی بدل پذیر جوہروں کا حامل؛ کثیر جوہری؛ چند جوہری؛ (نیز) کثیر گرفتہ۔

Polyaxial : (a) (بلور) متعدد محورہ۔

Polyaxon : (a) (۱) متعدد محورہ (عصبی خلیہ)۔ (۲) (حیوانیات) متعدد محورہ سوزن اسفنج۔

Polybasic : (a) (کیمیا) چند اساسی؛ چند یاسی؛ دو یا زیادہ اساس یا اساسی سالمات والا۔

Polybasic acid : (n) وہ ترشہ جس میں ہائیڈروجن کے تین یا زیادہ بدل پذیر جوہر ہوں۔

Polybasite : (n) [G. 'polybasit'] (معدنیات) دھات جیسی چمک اور لوہے جیسی سیاہ رنگ کا چاندی اور تانبے کا سلفر سنو اینٹی مونائٹ؛ پالی بسائٹ۔

Polybranchiata : (n) (حیوانیات) کثیر خیشومیہ۔

Polybranchiate : (n) (حیوانیات) کثیر خیشومیہ۔

Polycaon : (n) [mod. L . doubtful origin.] بھونروں کی ایک قسم جس کے پھل روپ بعض درختوں کی شاخوں اور ٹہنیوں میں چھید کردیتے ہیں۔

Polycarbic : (a) چندکار بنی؛ جس میں کاربن کے دو یا زیادہ جوہر ہوں۔

Polycarpellary / -pous : (a) کثیر بقچہ : کثیر بقچوی؛ کثیر ثمر برگہ۔

Polycephalous : (a) کثیر پتیا۔

Polychaete / Polychete : (a) [mod. L 'polychacta.'] (حیوانیات) حشرات کے ایک طبقے Chaetopoda کی ایک قسم؛ Polychaeta سے متعلق جن کے پاؤں میں کئی خار ہوتے ہیں : چند خاری؛ کثیر ابریہ۔

Polychaete /Polychete: (n) اس قسم کا کوئی کیڑا؛ چند خاری کیڑا : کثیر ابریہ حشرہ۔

Polychord : (n) (۱) سارنگی جیسا ایک قسم کا باجا جس میں دس تانت ہوتے ہیں اور جو انگلیوں کے ذریعہ یا کمانچے سے بجایا جاتا ھے۔ (۲) Oct-oave- coupler کی ایک قسم کا تجارتی نام۔

Plychroic : (a) دیکھو Pleochroic

Polychroite : (n) [Fr.] (کیمیا) مختلف اللون زعفران کارنگ جو مختلف چیزوں کے ساتھ مل کر مختلف رنگ دیتا ھے : زعفران کا رنگین مادہ۔

Polychromatic : (a) مختلف اللون : کثیر الالوان؛ رنگا رنگ؛ مختلف رنگوں والا : رنگ برنگ کا۔

Polychromatic acid : (n) (کیمیا) ایک مختلف اللون ترشہ؛ Aloetic acid کا دوسرا نام چونکہ وہ سفوف، محلول، مخلوط ہر حال میں مختلف اللون ہوتا ھے۔

Polychrome : (a) [Fr.] مختلف اللون : رنگا رنگ؛ (خصوصاً) کئی رنگوں سے رنگا ہوا یا آراستہ کیا ہوا؛ کئی رنگوں میں چھپا ہوا۔

Polychrome : (n) (۱) رنگا رنگ مصوری؛ رنگا رنگ نقاشی؛ کئی رنگوں کا کام : رنگا رنگ نقش و نگار؛ (خصوصاً) رنگین مجسمہ؛ مجسمہ رنگا رنگ۔ (۲) مختلف رنگ سازی یا رنگ ریزی؛ مختلف رنگوں سے بنا ہوا کام : تصویر رنگا رنگ۔ (۳) (کیمیا) Aesculin کا ایک نام جو اس کے محلول یا عرق کے رنگ کی بنا پر ھے۔

Polychromic : (a) (۱) رنگ رنگ : رنگ برنگ کا؛ مختلف اللون۔ (۲) توصیفاً Polychromic acid میں۔

**Polychromic acid : (n)** (کیمیا) ایک مختلف اللون ترشہ؛ Aloetic acid کا دوسرا نام چونکہ وہ سفوف، محلول، مخلوط ہر حال میں مختلف اللون ہوتا ہے۔

**Polychromous : (a)** دیکھو Polychromic

**Polychromy : (n)** [Fr. 'polychromie.'] رنگ برنگی مصوری یا نقاشی (کا فن) ؛ (خصوصاً) برتنوں یا تعمیرات کی رنگا رنگ نقاشی ؛ (ان پر بنی) رنگ برنگی نقش و نگار۔

**Polyclinic : (n)** (۱) ہر طرح کی بیماریوں کے علاج کا شفا خانہ ؛ شفا خانہ عام ؛ عام دارالشفا ؛ مطب عمومی۔ (۲) وہ ادارہ جہاں ہر طرح کی بیماریوں کے لئے معالجاتی تعلیم دی جاتی ہو؛ طبی درس گاہ جہاں ہر طرح کی بیماریوں سے متعلق تعلیم دی جاتی ہو۔

**Polycoccus : (a)** (جرثومیات) کثیر انبقوی۔

**Polyconic : (a)** (ریاضیات) متعدد مخروطی؛ متعدد مخروطوں والا یا متعدد مخروطوں پر قائم ؛ (map- projection کے ایک طریقے پر اطلاق ہوتا ہے )۔

**Polyconic : (n)** متعدد مخروطی خاکہ ؛ متعدد مخروطی تظلیل۔

**Polyconic projection : (n)** متعدد مخروطی تظلیل۔

**Polycotyledon : (n)** (نباتیات) متعدد فلقوی پودا؛ وہ پودا یا پیڑ جس کے بیج میں دو سے زیادہ دالیں ہوتی ہیں؛ متعدد دالہ پودا؛ متعدد اکھوؤں یا بج پتیوں والا پودا۔

**Polycotyledonous : (a)** (نباتیات) متعدد فلقوی؛ متعدد دالہ ؛ متعدد اکھوؤں یا بج پتیوں والا۔

**Polycracy : (n)** (سیاسیات) کثیر عمل؛ جماعت شاہی۔

**Polycrase : (n)** (معدنیات) پالیکریز؛ ایک قسم کی سیاہ چمکیلی معدنی شے۔

**Polycrotic : (a)** (عضویات) متعدد ضربی (نبض) ؛ پیچیدہ ضرب والی (نبض)۔

**Polycrotism : (n)** (عضویات) متعدد ضربیت۔

**Polycyclic : (a)** کثیر حلقوی؛ کثیر دوری۔

**Polycystic : (a)** کثیر دوبری۔

**Polycystic kidney : (n)** کثیر دوبری گردہ۔

**Polycythemia / Polycythaemia : (n)** (۱) (طب) کثیر ذرات خون؛ وہ حالت جب خون میں سرخ ذرات کی کثرت ہوجاتی ہے۔ (۲) اس سے پیدا شدہ مرض۔

**Polycythemia vera : (n)** خون میں سرخ رات یا جسیموں کی زیادتی سے پیدا شدہ بیماری جس میں امتلاء دموی، نکسیر پھوٹنا اور طحال بڑھ جانے کی شکایت پیدا ہوجاتی ہے؛کثرت الدم؛ غلبۂ خون۔

**Polydactyl/ Polydactyle : (a)** (حیوانیات) معمول سے زیادہ انگلیوں والا ؛ کثیر انگشتہ ؛ متعدد انگلیوں والا ؛ کثیر الاصابع۔

**Polydactyl : (n)** کثیر انگشتہ حیوان؛ وہ جانور جسے معمول سے زیادہ انگلیاں یا ناخن ہوں۔

**Polydaemonism / Polydemonism : (n)** کئی دیوتاؤں پر عقیدہ؛ کئی دیوتاؤں کی پرستش ؛ کئی فوق الفطری قوتوں یا بد روحوں پر عقیدہ۔

**Polydipsia : (n)** مریضانہ یا غیر معمولی پیاس ؛ شدت عطش ؛ عطاش ؛ پیاس کی شدت۔

**Polydynamic : (a)** کثیر القوت ؛ بہت سی یا مختلف طاقتیں رکھنے والا؛ مختلف یا بہت سی طاقتوں سے متعلق؛ مختلف القوت۔

**Polyedral :** (۱)کثیر السطوح؛ کثیر پہلو؛ کثیر الاضلاع؛ کثیر الضلاعی شکل کا۔ (۲) دیکھو Polyhedral ۔

**Polyembryonate : (a)** (نباتیات) کثیر الجنین؛ ایک سے زیادہ جنینوں والا ۔

**Polyembryonic : (a)** دیکھو Polyembryonate

**Polyembryony : (n)** (نباتیات، حیوانیات) کثیر جنینی؛ ایک ہی تخم میں دو یا زیادہ جنینوں کی تشکیل یا وجود۔

**Polyester : (n)** (۱) پولسٹر ؛ کیمیاوی طور پر انسان کا بنایا ہوا ریشہ یا سوت جس سے کپڑا بنتا ہے؛ پولسٹر کا بنا ہوا کپڑا ؛ (نیز) Polyster fibre-

**Polyethylene : (n)** پولی تھیلین ؛ Ethylene کا Polymer خصوصاً Polythene ۔

**Polygala : (n)** [Gr. Polygalon.] (نباتیات) حشیش الحلیب ؛ شیرزا ؛ جڑی بوٹی اور جھاڑیوں کی ایک نوع جو کئی رنگوں کی ہوتی ہے اور پھول گچھوں میں کھلتے ہیں۔

**Polygamia : (n)** [mod. L. f. Gr. 'polygamos.'] (نباتات) متعدد

جنسی پودا؛ پودوں کی ایک قسم جس کے ایک ہی پودے میں یک جنسی اور دو زوجی دونوں طرح کے پھول کھلتے ہیں؛ نباتات کے Linnaean جنسی نظام کا تیئسواں طبقہ مخلوط الزوج پودا۔

**Polygamian : (a)** (طب) متعدد جنسی؛ مختلف الزوج؛ پودوں کی اس قسم سے متعلق جس کے ایک ہی پودے میں یک جنینی اور دو زوجی دونوں طرح کے پھول کھلتے ہیں۔

**Polygamian : (n)** متعدد جنسی پودا؛ مخلوط الزوج پودا۔

**Polygamic : (a)** تعدد ازدواج سے متعلق؛ چند زوجی ؛کثیر زوجی۔

**Polygamious : (a)** دیکھو Polygamian (a)

**Polygamist : (n)** (۱)کثیر الازدواج شخص : چند زن مرد یا چند شوہر عورت : تعدد ازدواج کا حامی: (عموماً) کئی بیویاں رکھنے والا۔ (۲) (توصیفاً) کثیرالازدواج؛ متعدد زوجاتی : چند زن دار۔

**Polygamistic : (a)** کثیر الازدواج شخص جیسا؛ تعدد ازدواج کی حمایت کرنے والوں کا یا ان کی خصوصیت کا۔

**Polygamous : (a)** (۱) چند زن : کثیر الازواج (وہ مرد) جس کے ایک وقت میں کئی بیویاں ہوں ؛ تعدد ازدواج کا یا اس سے متعلق : متعدد زوجاتی۔ (۲) (شاذ) چندشو؛ (وہ عورت) جس کے کئی شوہر ایک وقت میں ہوں۔ (۳) (حیوانیات) متعدد جفتہ؛ چند نری؛ چند مادی (جانور)؛ ایک ہی وقت میں ایک سے زیادہ یا کئی نر یا مادہ رکھنے والا (جانور)؛ چند نری یا مادی ہونا جس کی نوعی خصوصیت ہو (عموماً) چند مادی۔ (۴) (نباتیات) Linnaean جنسی نظام کے تئیسویں طبقے Polygamia کا : مخلوط الزوج : متعدد جنسی پودا۔

**Polygamously : (adv.)** تعدد ازدواج کی رو سے ؛ کثیر الازدواج ہوکر: مخلوط الزوج طور پر۔

**Polygamy : (n) [Fr. 'polygamie.']** (۱) تعدد ازدواج : کثرت ازدواج: چند زن؛ چند شوئی؛ ایک ہی ساتھ کئی کو نکاح میں رکھنا؛ ایک ہی ساتھ کئی سے نکاح کرنا۔ (۲) (مجازاً) کلیسائی جاگیر یا اوقاف کی کثرت۔ (۳) (حیوانیات) ایک سے زیادہ یا کئی جنس مخالف کے ساتھ جفتی کرنے کی عادت یا خاصیت؛ (عموماً نر کی ماداؤں کے ساتھ جس طرح (زجاجی پرندوں، مرغ، بط وغیرہ میں)۔

**Polygastric : (a)** چند شکمی؛ چند معدی؛ (وہ حیون) جس کے ایک سے زیادہ معدے ہوتے ہیں۔

**Polyastric : (n)** چند شکمی (یک خلیہ) اجرام۔

**Polygenesis : (n)** (نظریۂ) تعدد اصل؛ تعدد نسل؛ کثیر الاصلی؛ ایک نوع کا کئی جدا جدا مورثوں کی نسل سے ہونا یا کئی جدا جدا تخموں سے پیدا ہونا؛ کسی نسل یا نوع کا کئی جداگانہ مورثوں ، جرثوموں یا تخموں سے وجود میں آنا۔

**Polygenetic : (a)** کثیر الاصل کثیر نسلہ۔

**Polygenetically : (adv.)** کثیر الاصل طور پر۔

**Polygenic : (a)** (۱) (کیمیا) کیثر الترکیب؛ ہاہیڈروجن کے ساتھ جس کے ساتھ ایک سے زیادہ مرکب بن سکیں۔ (۲) (ارضیات) چند صخری؛ کثیر الصخر؛ جو مختلف قسم کی چٹانوں سے مرکب ہو۔ (۳)(حیاتیات) کثیرالنسل۔

**Polygenism : (n)** (۱) (بشریات) یہ نظریہ کہ نوع انسانی جدا جدا ماں باپ کی اولاد سے ہیں؛ کثیر الموروثی؛ (عقیدہ) متعدد نسلیت؛ یہ عقیدہ کہ نسل انسانی کئی جداگانہ انواع پر مشتمل ہے۔ (۲) (حیاتیات) متعدد اصلیت۔

**Polygenist : (n)** کثیرالموروثی کا قائل؛ معتقد متعدد نسلیت : (نیز توصیفاً)۔

**Polygenistic : (a)** کیثر الموروثی کا۔

**Polygenous : (a) [f. Gr. polygenys.']** (۱) مختلف النوع اجزا سے مرکب : کثیر الترکیب؛ کثیر مرکبہ۔ (۲) (ارضیات) مختلف النوع چٹانوں سے بنا ہوا یا مرکب : کثیر الصخر؛ چند صخری۔ (۳) (کیمیا) کثیرالترکیب : جس کے ہائیڈروجن کے ساتھ کئی مرکب بن سکیں۔ (۴) کثیر الموروثی کا یا اس سے متعلق؛ (عقیدۂ) متعدد نسلیت سے متعلق؛ تعدد اصلیت کا یا اس سے متعلق۔

**Polygeny : (n) [Fr. 'polyglotte.']** مورثوں کے کئی جدا جدا جوڑوں سے نوع انسانی (یا کسی بھی نوع) کی؛ (نظریاتی) پیدائش؛ نوع انسانی کی پیدائش کا یہ نظریہ کہ وہ جدا جدا ماں باپ کی اولاد سے ہیں ؛ کثیر الموروثی؛ (نظریہ) تعدد اصلی (بشریات) تعدد نسل۔

**Polyglot : (a) [Fr. 'polyglotte.']** (۱) (وہ شخص) جو کئی زبانیں بولتا یا لکھتا ہے۔ (۲)کئی زبانوں کا؛ کئی زبانوں سے متعلق؛ چند زبانی؛ (خصوصاً) بہت سی یا کئی زبانوں میں لکھی ہوئی (کتاب یا کوئی تحریر)۔

**Polyglot /Polyglottism : (n)** (۱)وہ شخص جو کئی زبانیں بولتا یا

(n) Polygonium : (نباتیات) کثیر الساق: جنس ہفت بند: جنس انجبار (پودوں کی ایک قسم جن کے ڈنٹھلوں کے جوڑ یا گرہیں پھولی ہوئی ہوتی ہیں)؛ موٹی گرہوں والے پودوں کی جنس جس میں Knotgrass, snakeweed وغیرہ شامل ہیں۔

Polygonum : (n) [mod. L.] دیکھو Polygonium

Polygonum Avicular : (n) (نباتیات) ہفت بند۔

Polygonum Bistorta : (n) (نباتیات) انجبار۔

Polygram : (n) کثیر الخطوط شکل یا خاکہ؛ کوئی شکل یا خاکہ جو بہت سے (باہم متقاطع) خطوط پر مشتمل ہو۔

Polygraph : (n) (۱) کثیر نگار آلہ : وہ آلہ جس سے ایک ہی دفعہ اور ایک جیسے دو یا زیادہ خاکے یا تحریریں نکلتی ہوں۔ (۲) نقل نگار : نقل بردار : ایک کاغذ کی کئی نقلیں کرنے کی مشین : خصوصاً نقلیں تیار کرنے کا جلاتینی پیڈ۔ (۳) (عضویات) متعدد عمل نگار یا عضلات نگار آلہ : عضلات کے سکڑنے اور پھیلنے کو بتانے والا آلہ۔ (۴) ہر فن نویس؛ بسیار نویس؛ وہ شخص جس نے بہت سی یا مختلف قسم کی کتابیں لکھی ہوں : کثیر التصنیف مصنف۔

Polygraphic : (a) (۱) بسیار نویس : بہت لکھنے والا : بہت سے موضوعات پر لکھنے والا (شاذ)۔ (۲) میکانیکی طور پر تصویروں کی نقلیں اتارنے کے اس طریقے پر اطلاق ہوتا ہے جسے ۱۷۸۸ء میں جوزف بوتھ نے ایجاد کیا تھا)۔ (۳) کثیر نگار آلے کا یا اس سے متعلق: نقل نگار مشین کا یا اس سے متعلق : کسی خاکے یا تحریر کی نقلیں تیار کرنے کے لئے استعمال کیاہوا : کثیر نگار آلے یا نقل نگار مشین سے تیار شدہ۔ (۴) ہر فن نویسی کا : بسیار نویسی کا۔

Polygraphical : (a) دیکھو Polygraphic

Polygraphy : (n) [Gr. 'polygraphia.'] (۱) بسیار نویسی : ہر فن نویسی۔ (۲) تصویروں کی نقلیں تیار کرنے کا ایک طریقہ جسے ۱۷۸۸ء میں جوزف بوتھ نے ایجاد کیا تھا۔ (۳) کثیر نگار آلے کا استعمال یا اس سے کام لینے کا عمل۔

Polygynia : (n) [f.mod. L. 'polygymus] Linnaean (نباتیات) (۱) کی جنسی نظام کے بعض طبقوں کا ایک سلسلہ جو ایسے پودوں پر مشتمل ہے جن کے پھول بارہ سے زیادہ Styles یا بقچوں کے حامل ہوتے ہیں : کثیر بقچویت۔ (۲) چند زوجیت (شاذ)۔

لکھتا ہے: ہفت زبانی۔ (۲) وہ کتاب یا تحریر (خصوصاً بائبل) جو کئی زبانوں میں ہو : چند زبانی کتاب۔ (۳) کئی زبانوں کا مرکب (شاذ)۔

Polyglotism /Polyglottism : (n) چند زبانیت : کئی زبانوں کا استعمال یا کئی زبانیں بولنے یا لکھنے کی صلاحیت یا خاصیت: ہفت زبانی۔

Polyglottal / Polyglottic/ Polyglottous : (a) دیکھو Polyglot

Polyglottally : (adv.) کئی زبانوں میں؛ ہفت زبان طور پر : ہفت زبانی سے۔

Polygon : (n) [L. 'Polugonum'.] (۱) (ہندسہ) کثیر الزوایا؛ کثیر الاضلاع وہ شکل جس میں (عموماً) چار سے زیادہ زاویے یا پہلو ہوں : شکل کثیر الاضلاع۔ (۲) (ارضیات) کثیرزوایائی اعداد۔ (۳) کثیر الاضلاع شکل کی کوئی چیز۔

Funicular polygon : (n) تنی ہوئی رسے کی وہ شکل جس کے دونوں بندھے ہوئے سروں کے بیچ کئی مقامات پر کچھ وزنی چیزیں لٹکادی گئی ہوں؛ طنابی کثیرالاضلاع شکل۔

Polygon : (a) کثیر الزوایا؛ بہت سے زاویوں والا : بہت سے پہلوؤں والا۔

Polygon of forces : (n) قوائی کثیر الاضلاع؛ قوتوں کا کثیر الاضلاع : ایک نقطے پر عمل کرتی ہوئی متعدد قوتوں سے متعلق کسی کلیے کو ظاہر کرنے والی کثیر الاضلاع شکل۔

Polygon of velocities : (n) حرکتوں کا کثیر الاضلاع : رفتار کا کثیر الاضلاع۔

Polygonaceae : (n) [mod. L. 'polygonum + - acae'] (نباتیات) ریوندیّہ : جڑی بوٹی؛ جھاڑیوں اور درختوں کا ایک خاندان۔

Polygonacous : (a) (نباتیات) ریوندی : ریوندیہ خاندان کا (پودا یا درخت)۔

Polygonal : (a) (۱) کثیر الاضلاعی : کثیر الاضلاعی شکل کا؛ بہت سے زاویوں یا پہلوؤں والا۔ (۲) کثیر الزاویائی اعداد۔

Polygonal numbers : (n) کثیر زاویائی اعداد۔

Polygonally : (adv.) کثیر الاضلاع کی حیثیت سے۔

Polygoneutic : (a) (حیوانیات) ایک سال میں کئی جھول بچے جننے والی : متعدد جھولی : چند جھولی۔

**Polygynist : (n)** چند زوجیت یا تعدد ازواج کا حامی؛ چند زن مرد؛ کثیر الازواج مرد ؛ متعدد زوجات مرد: کئی بیویاں رکھنے والا شخص ۔

**Polygynous : (a)** [f.mod. L. 'polygynus.'] (۱) (نباتیات) Polygynia سلسلے کا؛ کثیر بقچوی ؛ جس میں کئی بقچۂ گل ، سر بقچہ یا گردن بقچہ ہوں ۔ (۲) ایک سے زائد یا کئی بیویاں رکھنے والا ؛ (سماجیات) متعدد زوجات ؛ چند زوج کثیر الازواج؛ چند زن ؛چند زوجیت یا تعدد ازواج پر عمل کرنے والا یا اس سے متعلق ۔ (۲) (حیوانیات) متعدد جفتہ :کئی مادائیں رکھنے والا ؛ چند جفتگی جس کی نوعی خصوصیت ہو ؛ چند جفتگی کی خصوصیت کا حامل (جانور) ۔

**Polgyny : (n)** (۱) تعدد ازدواج کی وہ صورت جس میں ایک مرد کی کئی بیویاں ہوں ؛ خرّ؛ تعدد زوجات ؛ چند زنی ؛ چند زوجیت ؛ تعدد از دواج ۔ (۲) (حیوانیات) (نر جانوروں کا) ایک سے زیادہ مادائیں رکھنا؛ چند جفتگی ؛ چند مادگی ۔ (۳) (نباتیات) کثیر بقچویت ؛ کثیر مادگی ۔

**Polyhaemia : (n)** (مرضیات) خون کی زیادتی ؛ کثرت الدم ؛ کثرت خون ؛ امتلاء دموی ؛ غلبۂ خون ۔

**Polyhalite : (n)** [G. 'polyhalit.'] (معدنیات) کیلشیم ، پوٹا شیم اور میگنیشیم کا آب دار سلفیٹ جو عموماً سرخ یا زردی مائل رنگ کے ریشہ دار تودوں میں ہوتا ہے ۔

**Polyhedral / Polyedral : (a)** [f. Polyhedron + -al] (۱) کثیر السطوح ؛ کثیر پہلو ؛ کثیر الاضلاع ؛ کثیر الاضلاعی شکل کا ۔ (۲) تین یا زیادہ سطحوں کو ایک نقطے پر ملنے سے بنا ہوا (زاویہ) (عام طور پر اسے Solid angle کہتے ہیں)؛ ٹھوس زاویہ ؛ مجسم (زاویہ)۔

**Polyhedral angle : (n)** زاویۂ مجسم ؛ ٹھوس زاویہ ۔

**Polyhedric / -al : (a)** کثیرالاضلاع کی شکل کا ؛ کثیر السطوح ؛ کثیر پہلو ؛ (نیز مجازاً) متنوع ؛ ہمہ گیر ؛ ہفت پہلو ؛ کثیر پہلو ؛ کثیر الوجود ۔

**Polyhedron / Polyedron : (n)** [Gr. 'Polyedron.'] (۱) (ہندسہ) کوئی ٹھوس شکل جو کئی (عموماً چھ سے زائد) سطحوں یا پہلوؤں پر مشتمل ہو ؛ کثیر الاضلاع مجسم ؛ اس شکل کی کوئی بھی چیز ۔ (۲) کثیر پہلو یا کثیر الاضلاع شیشہ یا عدسہ جس میں ایک ہی چیز کی کئی تمثالیں بہ یک وقت نظر آئیں؛ متعدد عکسی شیشہ ؛ کثیر عکسی شیشہ ؛ عدسۂ کاثر ۔

**Polyhedrous : (a)** دیکھو Polyhedral

**Polyhistor /- ian : (n)** [Gr. 'polyhisto'] وہ شخص جو مختلف علوم پر حاوی ہو ؛ جامع العلوم ؛ ہمہ داں ؛ عالم متبحر؛ جید عالم ؛ علامہ ۔

**Polyhistoric : (a)** عالمانہ ؛ کسی جید عالم کی طرح ؛ جامع العلوم جیسا؛ ہمہ داں ؛ جامع العلوم ؛ عالم متبحر ؛ جید عالم ۔

**Polyhistory : (n)** ہمہ دانی ؛ جامعیت ؛ متبحر علمی ۔

**Polyhybrid : (n)** (حیوانیات) کامل دوغلا؛ دوغلا در دوغلا ۔

**Polylingual : (a)** کئی زبانوں کا ؛ چند زبانی ؛ جہاں کئی زبانیں بولی جاتی ہوں یا (رسالہ وغیرہ) جس میں کئی زبانیں ہوں یا جو کئی زبانوں میں شائع ہوتا ہو ۔

**Polylogia : (n)** (طب) مسلسل کلامی ۔

**Polylogy : (n)** کثیر کلامی ؛ کثرت تکلم ؛ مسلسل کلامی ؛ بسیار گوئی بکواس (شاذ) ۔

**Polymastia / Polymasticia / Polymasticism :** (حیوانیات) متعدد پستانی؛ معمول سے زیادہ پستان ہونے کی حالت ۔

**Polymastic : (a)** (حیوانیات) متعدد پستان دار ؛ (وہ جانور) جس کے معمول سے زیادہ پستان ہوں ؛ جس کے پستانوں کی تعداد معمول سے زیادہ ہو ۔

**Polymath : (n)** بہت اور مختلف النوع علوم کا جاننے والا ؛ مختلف علمی موضوعات پر قدرت رکھنے والا ؛ جامع العلوم ؛ عالم متبحر ؛ جید عالم؛ ہمہ داں؛ علامہ؛ (نیز توصیفاً)۔

**Polymathic : (a)** عالمانہ ؛ کسی جامع العلوم شخص سے متعلق؛ مختلف موضوعات و علوم پر قدرت رکھنے والا ۔

**Polymathy : (n)** ہمہ دانی ؛ جامعیت ؛ متبحر علمی ۔

**Polymeniscous : (a)** متعدد عدسی ؛ کثیر عدسی (چشم حشرہ) ؛ بہت سی عدسی یا پردوں سے مل کر بنی ہوئی(چشم حشرہ)۔

**Plymer : (n)** [Gr. 'polymer.'] (کیمیا) کثیر سالمی مرکب؛ پالمیر ؛کثیر ترکیبہ ؛ کثیر الاوزان یا کثیر سالمی مرکبات میں سے کوئی ایک ؛ کثیر ترکیب مرکب ۔

**Polymeric : (a)** (کیمیاوی مرکبات) جن میں ایک ہی قسم کے عناصر ایک ہی تناسب میں ہوں لیکن کسی ایک مرکب کی بہ نسبت دوسرے میں کئی عناصر کے جوہروں کی

تعداد اور ان کا سالماتی وزن اول الذکر سے زیادہ ہو؛ کثیر الاوزان؛ کثیر سالمی۔

**Polymeride** : (n) دیکھو Polymer

**Polymerism** : (n) (۱) کثیر ترکیبی : پالیمریت : کثیر سالمی : یا کثیر الوزن ہونے کی حالت۔ (۲) (حیاتیات) کثیر الارکان ہونے کی حالت؛ بہت سے حصوں یا ٹکڑوں سے مل کر بنے ہوئے ہونے کی حالت؛ کثیر پارہ یا کثیر جزہ ہونا۔

**Polymerization** : (n) کثیر سالمی یا کثیر الاوزان مرکبات بنانے کا عمل یا طریق عمل : کثیر سالمی مرکبات کی تشکیل؛ کثیر الارکان بنانے کا عمل یا طریق عمل : (کیمیا) کثیر سالماؤ : پولیمیراؤ۔

**Polymerize** : (v) (۱) کثیر سالمی یا کثیر الاوزان بنانا : کثیر سالمی یا کثیر الوزن مرکب تیار کرنا۔ (۲) کثیر سالمی یا کثیر الاوزان ہونا : کثیر سالمی یا کثیر الوزن مرکب میں تبدیل ہونا۔ (۳) (حیاتیات) کثیر الارکان یا کثیر جزہ بنانا : کثیر پارہ بنانا۔

**Polymerous** : (a) (تاریخ موالید) کثیر الارکان : بہت سے حصوں یا ٹکڑوں سے مل کر بنا ہوا : کثیر پارہ : کثیر جزہ۔

**Polymery** : (n) کثیر الارکان کی حالت : کثیر پارگی : کثیر جزئی۔

**Polymetrical tables** : (n) کثیر پیمائشی نقشہ : کثیر پیمائشی جدول۔

**Polymorph** : (n) [Gr. 'polymorphos.'] (۱) (تاریخ موالید) کثیر الاشکال جسم نامی یا جسیمہ : کثیر الاشکال نوع کا کوئی فرد: کثیر شکلہ خلیۂ خون۔ (۲) (کیمیا،معدنیات) کوئی مادہ جو دو یا زیادہ مختلف شکلوں میں بلور بنتا ھے : کثیر شکلہ مادہ۔

**Polymorphic** : (a) (۱) کثیر الاشکال : کثیر الاقسام (پودوں یا حیوانات کی کوئی نوع یا کوئی پھوٹ نکلنے والی بیماری)۔ (۲) مختلف شکلیں اختیار کرنے والا (حیوان، امیبا وغیرہ)۔ (۳) کئی (ایک دوسرے سے مختلف) شکلوں میں بدل جانے والا : یکسر شکل بدل دینے والا۔

**Polymorphism** : (n) کثیر شکل : کثیر الاشکالی یا کثیر الاقسام ہونے کی حالت؛ کثیر الاشکالی۔

**Polymorpho -** : (n) [Gr. 'polymorphos. '] جزو ترکیبی بمعنی کثیر الاشکال؛ کثیر شکلہ۔

**Polymorphonuclear / Polymorphonucleate** : (a) مختلف شکلوں کی کئی نیو کلیائی مرکزوں والا؛ کئی مختلف الاشکال نیو کلیائی مرکزوں والا۔

**Polymorphous** : (a) (۱) کثیر الاشکال : کثیر الاقسام (پودوں یا حیوانات کی نوع یا کوئی پھوٹ نکلنے والی بیماری)؛ کثیر شکلہ (پودا یا حیوان)۔ (۲) مختلف شکلیں اختیار کرلینے والا (حیوان، امیبا وغیرہ)۔ (۳) کئی (ایک دوسری سے مختلف) شکلوں میں بدل جانے والا؛ یکسر شکل بدل دینے والا۔ (۴) (کیمیاء معدنیات) دو یا زیادہ شکلوں میں بلور بننے والا (خصوصاً ان شکلوں میں جن کا تعلق مختلف نظاموں سے ہو) : دو شکلہ یا سہ شکلہ : دو صورتا یا سہ صورتا۔

**Polymorphous cells** : (n) (خلویات) کثیر شکل خلایا۔

**Polymorphous perverse** : (n) (نفسیات) کثیر شکل جنس کج۔

**Polymorphy** : (n) [Gr. 'polymorphia.'] دیکھو Polymorphism

**Polynesia** : (n) [mod. L.form of Fr. 'polynesie.'] پولی نیشیا؛مجمع الجزائر (بحر الکاہل میں چند چھوٹے چھوٹے جزیروں کا مجموعہ جو آسٹریلیا کے مشرق میں واقع ہیں)۔

**Polynesian** : (a) پولی نیشیائی : پولی نیشیا کا۔

**Polynesian** : (n) پولی نیشیا کا باشندہ : پولی نیشیائی : بحرالکاہل جزیروں کا رہنے والا۔

**Polyneuritis** : (n) ورم اعصاب : ورم معتدد اعصاب۔

**Polynia** : (n) [Russ. 'poltyn 'ya.'] برفستانی جھیل؛ برف کے درمیان پانی کا قطعہ (خصوصاً بحر منجمد شمالی میں) : قطبی تالاب : یخ گرفتہ تالاب۔

**Polynome** : (a) بہت سے ناموں والا : کثیر الاسم کثیر اسمی : کثیر الارقام۔

**Polynomial** : (a) [Var . of earlier Multinomial.] (۱) (ریاضیات) کثیر الارقام؛ کثیر رقمہ : کثیر المقادیر۔ (۲) (اصطلاحات علمیہ) جن میں جنس ، نوع، ضمنی نوع، قسم وغیرہ کے نام دو سے زیادہ یا اصطلاحات کے ذریعہ ظاہر کئے جاتے ہیں : چند اصطلاحی (نام) : چند لفظی (اصطلاح یا نام)۔

**Polynomial** : (n) (۱) (الجبرا) کثیر الارقام یا کثیر المقادیر علامت یا مجموعۂ علامات۔ (۲) کئی اصطلاحوں یا لفظوں پر مشتمل علمی نام؛ چند اصطلاحی نام : چند لفظی نام۔

**Polynomial theorem/ Multinomial -** : (n) کثیر المقادیر کلیہ : کثیر الارقام کلیہ۔

Polynuclear : (a) (حیاتیات) متعدد نیو کلیائی ۔

Polyonym : (n) طویل نام ؛ متعدد لفظی نام ؛ دو یا زیادہ الفاظ پر مشتمل اصطلاح ؛ چند لفظی اصطلاح ۔

Polyonymic : (a) متعدد لفظی نام جیسا ؛ چند لفظی اصطلاح جیسا۔

Polyonymous : (a) [Gr. 'Polyonymos'.] چند اسمی ؛ چندلقبی ؛ کئی اسماء یا القاب والا ؛ کئی مختلف ناموں سے مشہور ؛ کثیر الاسماء ؛ جس کے کئی نام ہوں ۔

Polyonymy : (n) [Gr. 'polyonymia.'] (۱)کثیر الاسمی؛ کثیرالاسمائی؛ بسیار نامی ؛ ایک ہی شخص یا چیز کے لئے کئی مختلف ناموں کااستعمال؛ ایک چیز کے کئی نام ہونا ۔(۲)متعدد لفظی اصطلاحات علمیہ ؛ چند لفظی اصطلاحات یا ناموں کی فہرست ۔

Polyopia : (n) (مرضیات) کثیر نظری (خصوصاً ایک آنکھ سے) ؛ ایک ہی چیز کی کئی تصویریں یا تمثال نظر آنا ؛ کثیربینی۔

Polyoptron : (n) متعدد عکسی آلہ ؛ ایک آلہ جس کے ذریعہ دیکھنے سے ایک ہی چیز کی کئی یا بہت ساری نظر آتی ہے ۔

Polyoxide : (n) ایک دو عنصری مرکب جس میں آکسیجن کے بہت ذرات ہوں ؛ کثیر آکسیجن مرکب ۔

Polyp / Polype : (n) [L. 'polypus.'] (۱) (حیوانیات) کثیر پا؛ ادنیٰ قسم کا نظام جسمانی رکھنے والے جانوروں کی ایک قسم جس کے بہت سے پاؤں یا پاؤں نما اعضا ہوتے ہیں ؛ مرجان جدا ؛ مرجانی جانور ۔ (۲) بہت سے ایسے جانوروں کو بھی کہتے ہیں جن کا نظام جسمانی پیچیدہ ہوتا ہے ؛ اخطبوط ۔(۳)(مرضیات) سُلعہ؛ (غشاء) مخاطی (شاذ) ۔

Polyp-stem/ -stock : (n) کثیر پا کا چھتا؛ بہت سے کثیر پا جانوروں کا جڑا ہوا جسم جو چھتے کی طرح ہوتا ہے ؛ مرجانی مہال؛ مرجان کا چھتا ۔

Polypary : (n) [mod. L. 'polyparium.'] کثیر پا کا چھتا ؛ بہت کثیر پا جانوروں کا جڑا ہوا جسم جو چھتے کی طرح ہوتا ہے ؛ مرجان مہال ؛ مرجان کا چھتا۔

Polypeptide : (n) [G. 'Polypeptid.'] (بایوکیمسٹری) کوئی Peptide جس میں Amino-acids کی تعداد کم نہیں ہوتی لیکن اتنی زیادہ بھی نہیں کہ وہ پروٹین سمجھا جائے ۔

Polypetalous : (a) (نباتیات) کثیر گلبرگہ ؛ کثیر پنکھڑیا ؛ علاحدہ پنکھڑیوں والا ؛ کثیر رخسار ؛ جس کی پنکھڑیاں آپس میں ملی ہوئی نہ ہوں بلکہ جدا جدا ہوں ۔

Polyphage /Polyphagia : (n) (مرضیات، طبیعیات) جوع بقری ؛ جوع البقر ؛ بسیار خوری ؛ بے حد بھوک؛ شدید بھوک ۔

Polyphagous : (a) (۱)پرخور ؛بسیار خور؛ مربھکا؛ پیٹو ؛بھوک کا مارا؛ بے حد بھوکا ۔ (۲) (حیوانیات) وہ جانور جو مختلف قسم کی غذائیں کھاتا ہے ؛ کثیر الغذا ؛ کثیراشیاء خور ۔

Polypharmacy : (n) (طب) کثیر ادویاتی علاج ؛کسی مرض کے علاج میں بہت ساری دوائیں استعمال کرانا ۔

Polyphase : (a) (برقیات، انجینیئرنگ) کثیر الہیئت؛ کثیر فیزہ ۔

Polyphase motor : (n) کثیر فیزہ موٹر ۔

Polypheme : (n) [L.Polyphenus .] ہومر کی Odyssey کا کانا دیو ؛ کانا دیو ۔

Polyphemus : (n) [L.] ہومر کی رزمیہ کا کانا دیو ؛ (یونانی کہانیوں کا) کانا دیو؛ عفریت یک چشم ؛ (نیز) کانا آدمی۔

Polyphone : (n) [Gr. 'polyphonos.'] (لسانیات) کثیر الاصوات حرف ۔

Polyphonic : (a) (۱) کئی طرح کے ملے ہوئے نغموں یا آوازوں پر مشتمل (موسیقی)؛ اس موسیقی سے متعلق؛ جس میں اصل نغمے کے علاوہ مزید نغمے شامل ہوں ؛کثیر نغمہ ۔ (۲)بہت سی آوازیں نکالنے یا پیدا کرنے والا ؛ (وہ شخص) جس کی کئی آوازیں ہوں ؛ چند اصوات ۔ (۳) ایک سے زیادہ آوازوں والا (حرف یا علامت مثلاً c, g, s) کثیر الاصوات۔

Polyphonism : (n) (۱) تکثیر صوت ؛ باز گشت کے ذریعہ آواز کا اضعاف ۔ (۲) (موسیقی) کثیر صوتی کا استعمال؛ کثرت نغمہ؛ کثیر نغمہ طرز یا بندش ۔

Polyphonist : (n) (۱) آوازیں بدل کر بولنے والا ؛ کئی آوازوں میں بولنے والا ۔ (۲) (موسیقی) کثیر صوتی یا کثرت نغمہ کا ماہر ؛ گمکیا ؛ گمک دینے میں استاد یا مشاق ۔

Polyphony : (n) [Gr. 'polyphonia.'] (۱) تکثیر صوت ؛ باز گشت کے ذریعہ آواز کا اضعاف ؛ (موسیقی) متعدد آوازی ۔ (۲)(موسیقی)کثرت نغمہ ؛کثیر نغمہ ہونا ۔(۳)(لسانیات) کثیر الاصواتی ؛ ایک ہی حرف کا کئی مختلف آوازوں کی علامت ہونا۔

Polyphylesis : (n) (حیاتیات) تعدد اصل : تعدد نسل : کثیر نسلیت: مختلف خاندانوں یا قبیلوں سے ہونا ۔

Polyphyletic : (a) (حیاتیات) کیثر الاصل : کثیر نسلہ : مختلف خاندانوں یا قبیلوں کا ۔

Polyphyllous : (a) (نباتیات) کثیر برگہ : بسیار برگہ ۔

Polypide (n) [f. Polyp + ids] (حیوانیات) مرجان جدا ۔

Polypidem : (n) [f. L. 'polypus + - domus .'] دیکھو Polypary

Polypier : (n) [Fr. 'polypier.'] دیکھو Polypary : کبھی کبھی اس کا کوئی ممتاز حصہ جس سے کوئی تنہا مرجان جڑا ہوتا ہے ۔

Polypifer : (n) [Anglicization of mod . L. 'polypifer'] دیکھو Polypary

Polypiferous : (a) مرجان دار (مثلاً تودۂ مرجان : مرجان کا چھتا)؛ حامل مرجان ۔

Polypite : (n) [L. 'polypus.'] (۱) (معدنیات) متحجر مرجان : متحجر کثیر پا ۔ (۲) (حیوانیات) مرجان جدا؛ تنہا کثیر پا : تنہا مرجان ۔

Polyploid : (a) [G.] (حیاتیات) Chromosomes کے دو سے زیادہ سیٹوں والا (خلیہ یا نوات خلیہ : Polyploid خلیوں والا (جسم) چند لونیویہ : چند لونیوی (خلیہ یا نوات خلیہ) : چند لونیوی خلیوں والا (جسم) ۔

Polyploidy : (n) چند لونیویت : Chromosmes کے دو سے زیادہ سیٹوں کا حامل ہونے کی حالت ۔

Polypod : (a) [Fr. 'polypode.'] (حیوانیات) کثیر پا : بہت سے پیروں والا : بسیار پا ۔

Polypod : (n) حیوان کثیر پا : ہزار پا : صد پا : کن کھجورا : بسیار پا ۔

Polypodium : (n) [L.] (نباتیات) مختلف الشکل فرنوں کی ایک بڑی جنس جو دور دور تک پھیلی ہوئی ہے اور نم چٹانوں یا دیواروں پر اگتی ہے ۔

Polypody : (n) [L. 'polypodium.'] Polypodium جنس کی ایک فرن خصوصاً Polypodium Vulgare ؛ (نباتیات) اضراس الکلب : بسفائج ۔

Polypody : (n) [Gr. 'polypodia'] کثیر پائی (کسی کیڑے کے جنین یا لاروا کے لئے استعمال ہوتا ہے) ۔

Polypoid : (a) [f. Polyp+ -oid.] (۱)(حیوانیات) مرجانی؛ مرجان نما؛ کثیر پا کا : کثیر پا کی طرح کا ۔ (۲)(مرضیات) سعدانی : مخاطی سلعی : Polypus کا اس کی طرح کا ۔

Polypoid bronchitis : (n) [Polyp or Polypus + -ous.] (مرضیات) سعدانی ور شعبی ۔

Polypose (a) (۱) (حیوانیات) کثیر پا سے متعلق یا اس کے جیسا (نیز مجازاً) کثیر پا جیسا ۔ (۲) (مرضیات) سعدان زدہ : مخاطی سلعے کا یا اس جیسا : سلعات مخاطی والا : مریض سلعۂ مخاطی ۔ (۳)کثیر تخمہ ۔

Polyposis : (n) [f. Polypus + osis.] (مرضیات) سعدانیت : مرض سلعات مخاطی ۔

Polypous : (a) [f. Plyp or Polypus + -ous.] دیکھو Polyose

Polypragmatic : (a) بہت سے معاملات میں خود کو الجھائے رکھنے والا؛ دخل در معقولات کا عادی : فضول کار ۔

Polypragmatism : (n) بہت سارے معاملات میں خود کو الجھائے رکھنے کی عادت : فضول کاری : دخل درمعقولات کی عادت۔

Polyprotodont : (a) [Gr. 'protos + - odons.'] (حیوانیات) جس کے نچلے جبڑے میں دو سے زیادہ سامنے والے یا کترنے والے دانت ہوں ۔

Polyprotodont : (n) وہ تھیلی دار جانور جس کے نچلے جبڑے میں دو سے زیادہ کترنے والے یا سامنے والے دانت ہوتے ہیں۔

Polypsychic / -al : (a) کثیر النفوس : کئی روحوں والا : کثیر النفس؛ کثیر الادراک : بہت زیادہ جذباتی یا حساس ۔

Polypsychism : (n) کثیر الادراک ہونا : شدید جذباتیت : کثیر النفسی۔

Polypterid : (n) [f. mod . L. 'Polypterus.'] (مچھلیوں کا علم) Polypteridae خاندان کی ایک مچھلی ۔

Polypteroid : (a) Polypteroidei : Polypterus کی شکل سے ملتا جلتا؛ نوع کی (مچھلی) ۔

Polypteroid : (n) Polypteroidei نوع کی مچھلی ۔

Polypterus : (a) افریقی گرم خطوں کے دریاؤں کی Polypterid مچھلی۔

Polyptoton : (n) [Late . L.] (خطابت) تکرار لفظی کی ایک صورت۔

Polyptych : (n) کوئی چیز جو تین سے زیادہ مرتبہ موڑی گئی ہو؛جس چیز میں تین سے زیادہ تہیں دی گئی ہوں ۔

Polypus : (n) [L. 'polypus'] پالی پس : ورم جو ناک، رحم، مثانے کی باریک جھلیوں میں پیدا ہوتا ہے اور سطح پر ظاہر ہوتا ہے ؛ (طب) سعدان : بواسیر لحمی ؛ سلعۂ مخاطی ۔

Polypus of the nose : (n) (طب) ناک کی بواسیر لحمی ؛ سعدان انف ۔

Polypus of the womb : (n) (طب) بواسیر لحمی رحم؛ بچہ خورہ۔

Polysarcias : (n) (مرضیات) بدن میں گوشت یا چربی کی زیادتی؛ فربہی : موٹا پا؛ مفرط لحمی ۔

Polyscope : (a) (۱)ایک آلہ جس سے ایک ہی چیز کئی نظر آتی ہے ؛چند عکسی عدسہ ہمہ بیں ؛ کثیر بیں ۔ (۲) جسم کے جوفوں کو دیکھنے یا ان کا معائنہ کرنے کا آلہ ۔

Polysepalous : (a) (نباتیات) کثیر سبلہ ؛ کثیر پھول پتیا؛ کثیر مسند؛ مختلف الاوراق ؛ الگ الگ بہت سی پتیوں والا (جو ملی ہوئی یا متحد نہ ہوں ) ۔

Polysperm / -ous : (a) (نباتیات) بہت سے بیجوں والا : جس سے بہت سارے بیج پیدا ہوں ؛کثیر تخمہ ۔

Polyspermy : (n) (طبیعیات) کسی بیضے کا ایک سے زائد حیوان منویہ سے بارور ہونا ؛ کثیر تخمی ۔

Polyspore : (n) (۱) (نباتیات) کثیرخلوی بذرہ (غیر پھول دار پودوں کا باز تولیدی خلیہ یا تخمہ ۔ (۲) مرکب بذرہ (بعض کائیوں کا) ۔

Polyspored /Polysporic / Polysporous : (a) (نباتیات) کثیر بذری : متعدد بذرہ ؛ متعدد بذروں والا ۔

Polystele : (n) (نباتیات) کثیر عروقیہ ؛ جال عروقیہ۔

Polystemonous : (a) (نباتیات) کثیر نرہ ؛ کثیر زر ریشی ۔

Polystichous : (a) (نباتیات) کثیر منزلہ؛ متعدد قطارہ ؛ کئی قطاروں میں ترتیب دیا ہوا۔

Polystomatous : (a) (حیوانیات) متعدد دہنہ ؛ کئی منہ والا (اسفنج)۔

Polystome : (a) متعدد دہن ؛ بسیار دہن ۔

Polystome : (n) متعدد دہن جانور؛ بسیار دہن جانور؛ بہت سے منہ یا سونڈوں والا اسفنج ۔

Polystyle : (a) (تعمیرات) کثیر ستونہ ۔

Polystylous : (a) (نباتیات) کثیر گردنہ ۔

Polystyrene : (n) ایک سخت اور بے رنگ تھر موپلاسٹک جو ڈھالنے والی چیز ، سخت فوم اور تختے کی شکل میں استعمال کی جاتی ہے ۔

Polysulphide : (n) کسی عنصر کے ساتھ گندھک کا مرکب جس میں گندھک کا جزو غالب ہو ۔

Polysyllabic/-al : (a) [med. L. 'Polysyllabus.'] (۱) کثیر الاجزا ؛کئی بول کا (لفظ) ؛ تین سے زیادہ ہجاؤں والا (لفظ)۔ (۲) (زبان) جس میں کثیر الاجزا الفاظ ہوں۔

Polysyllabically : (adv.) کثیر الاجزا لفظ کی طرح سے ۔

Polysyllable : (n) [mod. L 'Polysyllaba.'] کثیر الاجزا لفظ؛ کئی بول کا لفظ؛ تین سے زیادہ ہجاؤں والا لفظ۔

Polysymmetrical : (a) چند طرز متشاکل ۔

Polysyndeton : (n) (خطابت) کئی حروف عطف قریب قریب استعمال کرنے سے پیداشدہ صورت : (عموماً) ایک ہی حرف عطف کی تکرار سے پیدا شدہ صورت ۔

Polysynthesis : (n) بہت سے عناصر کی ترکیب یا امتزاج ؛ چند عنصری ترکیب ؛ پیچیدہ ترکیب ؛ مضاعف ترکیب ؛ (لسانیات) ایک ہی لفظ میں دو یا زیادہ اجزائے کلام (اسم، فعل، حرف وغیرہ) کا امتزاج ؛ چند جزئی ترکیب ۔

Polysynthetic /-al : (a) (۱) (کیمیا)چند عنصرہ ؛ (بلور) چند قلمہ ۔ (۲) (لسانیات) کثیر الترکیب ، (زبان) جس میں جملے کے کئی لفظوں کو ملاکر مرکب الفاظ بنائے گئے ہوں؛ چند جزئی یا چند لفظی ترکیب والا (جملہ)۔

Polysynthetically : (adv.) چند عنصری طور پر ۔

Polysyntheticism / Polysythetism : (n) چند عنصری ہونا ؛ چند عنصریت ؛ چند قلمیت؛ (جملے میں ترکیب کا) چند لفظی ہونا ؛ کثیر ترکیبی ۔

Plytechnic : (a) [Fr. 'Polytechnique.'] مختلف فنون سے متعلق ؛ مختلف فنون کے لئے ؛ جس میں بہت سے فنون کی تعلیم ہوتی ہو ؛ کثیر الفنون ؛ جامع الفنون ؛ کثیر فنی ؛ کئی

فنون کا (مدرسه وغیره) ۔

Polytechnic : (n) پالی ٹیکنک : کثیر فنی اداره: دارالفنون : Polytechnic Institution کا مخفف ۔

Polytechnic Institution : (n) دار الفنون : کثیر فنی اداره: کثیر الفنون یا کئی فنون کا مدرسه: لندن کا ایک اداره جو ۱۸۳۸ء میں صنعتی فنون سے متعلق چیزوں کی نمائش کے لئے قائم کیا گیا تھا: تکنیکی اور صنعتی اسکول ۔

Polytechnic School : (n) کثیر فنی مدرسه : جہاں مختلف تکنیکی تعلیم دی جائے ۔

Polytechnical : (a) دیکھو Polytechnic (a)

Polytechnics : (n) کثیر فنی ادارات یا ادارے ۔

Polythalamous : (a) (حیاتیات) چند خانه دار : (تاریخ موالید) کثیر خانه : بسیار خانه ۔

Polytheism : (n) [Fr. ' Polytheisme.'] ایک سے زائد یا کئی خداؤں کی پرستش: کئی خداؤں پر عقیده : کثرت اللّٰه کا عقیده : کثرت پرستی: اصنام پرستی : بہت سے دیوتاؤں پر عقیده : ارباب پرستی : مشرک ۔

Polytheist : (n) مشرک: ایک سے زیاده یا کئی خداؤں پرعقیده رکھنے والا یا ان کی پرستش کرنے والا : کثرت اللّٰه کا قائل : کثرت پرست : اصنام پرست : بت پرست : کثرت پرستی یا اصنام پرستی کا حامی یا پیرو (نیز توصیفاً یا بطور صفت) ۔

Polytheistic : (a) کثرت پرستی یا اصنام پرستی کا : اس سے متعلق یا اس پر عامل : کثرت پرستی کا معتقد : کثرت پرست : مشرک ۔

Polytheistical : (a) کثرت پرست : اصنام پرست: اصنام پرستی کی طرف میلان رکھنے والا: مائل بت پرستی مشرک یا مائل شرک ۔

Polytheistically : (adv.) از روئے کثرت پرستی یا اصنام پرستی : بت پرستانه : مشرکانه : اصنام پرستانه : کثرت پرستانه۔

Polythelia : (n) [f. Gr. 'thele.'] (طب) متعدد حلمیت : معمول سے زیاده بھٹنوں والی ہونے کی حالت: وه حالت جب سر پستان کی تعداد معمول سے زیاده ہو ۔

Polythene : (n) [Contr. 'of Polyethlene.'] ایک چمڑا : ہلکا نیم شفاف اور کبھی شفاف تھرمو پلاسٹک جو Athylene کو کثیر سالمی بنلکر تیار کیا جاتا ہے اور فلم نیز دیگر اشیاء کو پیک کرنے اور دیگر کئی کاموں میں آتا ہے "پالی تھین" ۔

Polytocous : (a) (۱) (حیوانیات) ایک ساتھ کئی بچے جننے والا : کثیر مولوده ۔ (۲) (نباتیات) کئی بار پھل دینے والا : کثیر فصله ۔

Polytomous : (a) [f. mod. L. 'polytomus.'] (۱) کئی حصوں میں بٹا ہوا یا منقسم ۔ (۲) (نباتیات) کثیر شاخه : (پتا) جو کئی حصوں میں منقسم ہو مگر درمیانی رگ سے اس طرح جڑا ہوا نه ہو جیسے الگ کوئی پتی یا پتیا کہا جا سکے ۔ (۳) (اس طرح شاخیں پھوٹنا) جس میں ایک ہی مقام پر دو سے زیاده شاخیں ہوجائیں اور نیچے کی بڑی شاخ یا تنا انہی حصوں میں منقسم ہوکر ره جائے ۔ (۴) (منطق) کثیر رکنی : کثیر الارکان ۔

Polytomy : (n) [after, 'dichotomy, trichotomy.'] (۱) (نباتیات) ایک ہی نقطے پر دو سے زیاده یا کئی شاخوں میں منقسم ہونا : کثیر شاخگی ۔ (۲) (منطق) کئی (عموماً تین سے زیاده) ارکان میں منقسم ہونا: کثیر رکنیت ۔

Polytopic : (a) دو یا زیاده مقامات سے پیدا ہونے یا واقع ہونے والا (جسیه) : متعدد مقامی (جسیه) ۔

Polytropic : (a) (۱) جسے کئی جانب یا کئی طرح موڑا جاسکے : کئی حالت میں لایا جاسکنے والا ۔ (۲) (ارضیات) ایک ہی نقطے یا قطب کے گرد کئی بار گھومنے والا : (نیز وه عمل) جس میں ایک ہی متغیره کے لئے کئی مختلف قدریں ہوں ۔

Polytype : (n) [Fr. 'polytype.'] (۱) مسبوکه (Stereotype) کی ایک ترکیب ۔ (۲) وه نقش جو اس ترکیب سے بنایا جائے۔

Polytype : (v) اسٹریو ٹائپ ترکیب سے (کسی چیز کا) نقش بنانا یا اتارنا ۔

Polytypic : (a) (حیاتیات) کثیر نوع : کثیر صورت ۔

Polyurethane : (n) دیکھو NHCOO گروپ سے منسلک : پالیمرس کی اکائیوں سے بنا ہوا یا ان پر مشتمل مختلف مصنوعی رالوں یا پلاسٹکوں میں سے کوئی ایک جو خاص کر فوم یا استرکاری کے طورپر استعمال کی جاتی ہے۔

Polyuria : (n) (۱) (مرضیات) ذیابیطس ۔ (۲) (مرضیات) سلسل البول : کثیر بولی : کثرت سے پیشاب ہونا ۔

Polyvalent : (a) (۱) (کیمیا) کثیر گرفته ۔ (۲) دیکھو Multivalen ۔

Polyvinyl chloride : (n) کوئی بھی مرکب جس میں Vinyl chloride کے

سالمات کثیر تعداد میں‌ہوں ؛ وینائل کلورائڈ کا پالیمر یا کثیر سالمی مرکب ؛ (نیز) ایسے مرکب سے بنی ہوئی مختلف پلاسٹکوں میں سے کوئی ایک ۔

Polyzoa : (n) [mod . L.] (حیوانیات) مرکب الجسم جانور ؛ ایک قسم کے چھوٹے آبی حیوانات کا گروہ جو تودوں کی شکل میں ہوتا ھے ؛ حونیات مجتمعه ؛ حوَنیات اشنیه ۔

Polyzoan : (a) (حیوانیات) حونیات مجتمعه کا ؛ حونیات مجتمعه جیسا یا اس کی خاصیت کا حامل ۔

Polyzoan : (n) حونیات مجتمعه کے تودوں میں کا کوئی ایک حیوان:ایک Polyzoon ؛ حوین مجتمعه ۔

Polyzoarium : (n) [mod.L.] کثیر پا کا چھتا ؛ حونیات مجتمعه کا تودہ یا پوری آبادی ۔

Polyzoary : (n) [mod.L. 'polyzoarium.'] دیکھو Polyzorium

Polyzoic : (a) (حیوانیات) مرکب الجسم ؛ کثیر حونیات دار ۔

Polyzonal : (a) عدسوں کی اس شکل پر اطلاق ہوتا ھے جو متعدد حلقه نما حصوں سے مرکب ہو (یہ خاص کر مناروں میں ہوتا ھے) ؛ (روشنی کا منارہ) جس کے کئی حلقه نما حصے ہوں ؛ کثیر حلقوی (منارہ) ۔

Polyzoon : (n) حوین مجتمعه ؛ Polyzoa کی واحد شکل ۔

Pom : (n) پوم ؛ Pomeraian dog کا مخفف ۔

Pom-Pom : (n) [From the sound of the discharge.] پم پم (ایک قسم کی دور مار مشین گن جو بہت تیزی سے فائر کرتی ھے) ۔

Pomace : (n) [med. L. 'pomacium.'] (۱) کچلا ہوا سیب (رس نچوڑنے سے قبل یا بعد) جس سے شراب بناتے ہیں ۔ (۲) اس کا فضله جو عرق نکالنے کے بعد بچ جاتا ھے ۔ (۳) کسی چیز کا گودا یا کچلی ہوئی کوئی چیز ۔ (۴) وہ فضله جو مچھلی وغیرہ میں سے تیل نکالنے کے بعد بچ رہتا ھے ۔ (۵) (نباتیات) مغز سیب؛ فضلۂ سیب۔

Pomaceous : (a) [L. 'pomum.'] (۱) سیبی ؛ سیب کا ؛ سیب پر مشتمل یا اس سے متعلق ۔ (۲) (نباتیات) سیب جیسا؛ سیب کی نوعیت کا؛ سیب یا سیب نما پھل دینے والے گلاب نما درختوں کی قسم ؛ Pomeae کا یا اس سے متعلق۔

Pomade : (n) [Fr. 'pommade.'] جلد یا سر کے بالوں میں لگانے کا خوشبودار مرہم ؛ پومیڈ ؛ پھلیل؛ پوماد ؛ موم روغن ۔

Pomade : (v) پومیڈ لگانا ؛ خوشبودار موم روغن یا مرہم ملنا؛ پھلیل لگانا ۔

Pomander : (n) [med. L. 'ponum ambrae, pomum de ambra.'] (۱) (تاریخ) خوشبو دار چیزوں کی گولی جسے متعدد بیماریوں سے بچنے کے لئے پاس رکھتے تھے؛ بخور کی گولی ؛ (مجازاً) کوئی خوشبودار چیز ۔ (۲) سونے یا چاندی کی گول ڈبیا جس میں یہ گولی رکھی جاتی تھی؛ بخور دانی ۔ (۳) توصیفی معنوں میں مثلاً (Pomander box) وغیرہ ۔

Pomard / Pommard : (n) (۱) پومارد ؛ برگنڈی (فرانس کی سرخ شراب) ۔ (۲) فرانس میں ایک گاؤں کا نام ۔

Pomarine : (a) [Fr. 'Pomarin.'] (طیوریات) ایک کھپرے سے جزئی طور پر ڈھکے ہوئے نتھنوں والا (مرغابی کی ایک نوع پر اطلاق ہوتا ھے)۔

Pomato : (n) [blend of 'Potato & 'Tomato.'] (نباتیات) ٹماٹر آلو؛ ٹمالو؛ پومیٹو ۔

Pomatum : (n) [mod. L. 'pomatum .'] دیکھو Pomade (n)

Pomatum : (v) دیکھو Pomade (v)

Pome : (n) [OFr. 'Pome.'] (۱)سیب کے مشابه کوئی پھل؛سیبی میوہ؛ پوم ؛ سیب کاذب؛ سیب وش (پھلوں کی وہ قسم جس میں سیب، ناشپاتی وغیرہ شامل ہیں) ۔ (۲) دھات کی گیند یا گولا ؛ شاہی گیند ؛ گولڈن ایپل (Apple) ۔

Pome granate : (n) [OFr. 'Pomegrenate'.] (۱) رُمّانه (جمع رمّان) ؛ انار ۔ (۲) بطور آرائش انار کا نقش ۔ (۳) بطور صفت ۔

Pomegranate blossoms : (n) (نباتیات) انار کے پھول ؛ گلنار ۔

Pomegranate -tree : (n) انار کا درخت ۔

Pomelo : (n) [of unkn. origin.] (نباتیات) چکوترہ ۔

Pomeranian : (a) [f. 'Pomerania , 'name of the province+-An.] بالٹک سمندر کے جنوبی ساحلی ضلعے Pomerania کا یا اس سے متعلق (یہ اب Prussia کا ایک صوبہ ھے)؛ پومیرانی ؛ پومی رانیا کا۔

Pomeranian : (n) (۱)پومی رانی ؛ پومی رانیا کا باشندہ ۔ (۲) Pomeranian dg کا مخفف ۔

Pomeranian dog : (n) پومی رانی کتا ؛ (سفید، سیاہ یا بھورے رنگ کے)

چھوٹے کتے کی ایک نسل ، جس کی گردن کے گرد لمبے ریشمی بالوں کا گچھا ہوتا ہے ؛ دم گھنیری ، تھوتھنی گاؤ دم اور کان نکیلے ہوتے ہیں۔

Pomeridian : (a) [L. 'Pomeridianus.'] (۱) (حشریات) دوپہر بعد یا سہ پہر کو اڑنے والا (حشرہ)؛سہ پہر یا۔ (۲)دوپہر بعد کھلنے یابند ہوجانے والا(پھول) ؛سہ پہریا(پھول)۔

Pomewater : (n) (بول چال) خوب رسیلے سیب کی ایک قسم۔

Pomeys / Pomeis : (n) [Perh. old spelling of 'pommes, 'pl. of Pome.] (نقابت) سبز رنگ کا گول تمغہ یا بلا ۔

Pomfret : (n) [Pg. 'pampo.'] پمفریٹ : ایک قسم کی مچھلی جو بحرہند اور بحر الکاہل میں ہوتی ہے اور کھانے کے کام آتی ہے؛ چھمنا مچھلی ؛ روپ چندا ۔

Pomfret -cake : (n) [f. 'Pomfret.'] ایک قسم کا کیک جو اصل السوس (ملہٹی) سے بنتا ہے ؛ یارک شائر کے شہر Pontefract میں اس طرح بنایا جانے والا کیک ؛ یارک شائر کے ایک قصبہ (Pontefract) کا نام ۔

Pomiculture : (n) [L. 'pomum + Culture.] میوہ دار درختوں کی کاشت ؛ ثمر بانی ؛ میوہ پروری ؛ پھل پروری؛ ثمریات ۔

Pomiferous : (a) پھل دینے والا (خصوصاً سیب) ؛ (نباتیات) پھل دار؛ سیب یا سیب جیسے پھل دینے والا (پودا) جس کے پھل سیب نما ہوں ؛ سیب وشی (پودا) ۔

Pomiform : (a) سیب نما؛ سیب وش ؛ سیب جیسا ؛ سیب کی شکل کا۔

Pomage : (n) [Fr. 'pommage .'] کچلا ہوا سیب (رس نچوڑنے سے پہلے یا بعد کا) جس سے شراب بناتے ہیں۔

Pomme /-ee : (n) [Fr. Pa. PPLe. of /pommer..] (نقابت) دونوں سروں پر لٹو نما بنے ہوئے (صلیب کے بازو) ؛ گول موٹھ دار سرے والا ۔

Pommel : (n) [OFr. 'pomel.'] (۱)گول موٹھ خصوصاً وہ جو تلوار یا خنجر وغیرہ کے قبضے میں سرے پر ہوتی ہے ؛ تلوار وغیرہ کے قبضے کی گول موٹھ ؛ گھنڈی۔ (۲)گھوڑے کی کاٹھی کا اگلا اٹھا ہوا حصہ ؛ ہرنا ؛ زین کا محراب نما حصہ ؛ قوس زین ۔

Pommel : (n) [Perh ; f, next.] سطح پر ابھری ہوئی محدب لکیروں والا لکڑی کا تختہ جس کے ذریعہ چمڑے کو نرم یا لچک دار بنایا جاتا ہے ۔

Pommel : (v) [f. Pommel (1) 1.] موٹھ سے مارنا ؛ پیٹنا؛ ڈنڈے لگانا ؛ مکے مارنا ؛ کوٹنا ؛ لکڑی یا دھات میں ضرب سے نشان ڈالنا ۔

Pommel- foot : دیکھو Club-floot

Pommery : (n) شیمپین شراب کی ایک قسم ۔

Pommetty : (a) [Fr. 'ppmmette.'] (نقابت) لٹونما سرے والا؛سروں پر لٹونما بنے ہوئے (صلیب کے بازو) ؛ گول موٹھ دار سرے والا ۔

Pommy / Pom/ Pommie : (n) [of unkn. origin.] (آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ) متمدن یا ترقی یافتہ ملک سے آیا ہوا نووارد؛ یورپ سے آیا ہوا نو وارد (شخص) ۔

Pomoerium : (n) [L.f. 'post + moerus.'] (یونان قدیم) فصیل شہر کے اندر اور باہر کشادہ جگہ جو کسی مذہبی پیشوا کی وقف کردہ ہوتی تھی اور جس پر عمارتیں بنانے کی ممانعت تھی ۔

Pomological : (a) [f. Promology.] فن ثمربانی کا یا اس سے متعلق؛ میوہ دار درختوں کی کاشت یا اس کے فن سے متعلق ۔

Pomologist : (n) [f. next.] فن ثمر بانی کا ماہر ؛ عالم الاثمار ؛ میوہ پرور ۔

Pomologyu : (n) [f. L. Pomum + - Logy.] پھلوں کی کاشت یا اس کے فن سے متعلق علم؛ علم الاثمار؛ ثمریات؛ فن ثمر بانی ؛ میوہ دار درختوں کی کاشت کا فن ؛ نیز اس فن سے متعلق کتابچہ یا رسالہ ۔

Pomona : (n) [L.] (۱) (یونانی اساطیر) پھلوں یا پھل دار درختوں کی دیوی ؛ پھل دیوی؛ پومونا ۔ (۲) کسی ملک کے درختانِ میوہ دار یا ان سے متعلق رسالہ ۔

Pomona green : (n) سبز رنگ جس پر زرد رنگ غالب ہو؛سبزی مائل زرد رنگ ۔

Pomp : (n) [L. 'pompa.'] کروفر ؛ شان و شوکت ؛ تزک و احتشام ؛ جاہ و جلال؛ جاہ و حشم ؛ دھوم دھام۔

Pompadour : (n) (لوئی پانزدہم(۱۷۲۱-۶۳ء) کی بیوی مار کوئس ڈی پامپیڈور کا نام جو فیشن یا رنگ وغیرہ کی نشان دہی کے لئے بطور اسم یا توصیفاً استعمال ہوتا ہے ) ۔ (۱) لباس، بال سنوارنے کا انداز، فرنیچر وغیرہ کی وضع ۔ (۲) قرمزی یا گلابی رنگ کا ایک روپ ؛ اس رنگ کا کپڑا ؛ نیز توصیفاً ۔ (۳) سفید زین پر جا بجا

گھیا؛ لوکی۔

Pompoleon : (n) [Fr. 'pompoleon '] دیکھو Pompelmoose

Pompon / Pom-pon : (n) [Fr. 'pompon, 'of unkn.origin.] (۱)کسی لمبی پن میں جڑا ہوا نگینہ یا زیور۔ (۲) ربن، مخمل یا ریشمی دھاگوں کا گچھا جو پہلے بالوں میں اور ٹوپی یا لباس میں لگایا جاتا تھا. اب بچوں اور عورتوں کے ہیٹ اور جوتوں میں لگایا جاتا ھے۔ نیز آرائش کے لئے پردوں کے کناروں پر ٹانک دیتے ہیں؛ پھندنا: سپاہی یا ملاح کی ٹوپی کا گول پھندنا یا پھول: فوجی ٹوپی کا طرہ۔ (۳) گل داؤدی اور ڈیلیا (Dahlia) کی ایک قسم جس کے چھوٹے چھوٹے گیندنما پھول ھوتے ہیں ؛ نیز توصیفاً۔

Pomposity : (n) [Late L. 'pompositas.'] شاندار ھونے کی صفت ؛ شان داری ؛ طمطراق؛ (عبارت کا) پرتکلف ھونا؛ شان و شوکت ؛ خود پسندی۔

Pompous : (a) [Late L. 'pomposus.'] (۱) شان دار ؛ عالی شان؛ طمطراق کا ؛ دھوم دھام کا۔ (۲) خود پسند ؛ برخود غلط۔ (۳) (زبان یا عبارت) پرتکلف؛ طمطراق کی۔

Pompusly : (adv.) (۱) شان دار ؛ عالی شان؛ طمطراق کا ؛ دھوم دھام سے۔ (۲) خود پسندی سے۔ (۳) پرتکلف عبارت میں۔

Pompousness : (n) (۱) شان و شوکت ؛ طمطراق۔ (۲) خود پسندی۔ (۳) عبارت کا پر تکلف ھونا۔

Pomum : (n) [L.] (نباتیات) سیب۔

Pomum Adami : (n) (حیوانیات، تشریح) گھنڈی ؛ کنٹھا۔

Ponce : (n) [orig-doubtful .'] رنڈی کی کمائی کھانے والا ؛ رنڈی کی کمائی پر بسر کرنے والا ؛ رنڈی کا محافظ ؛ بھڑوا؛ دیوث؛ قرم ساق ؛ دلال ؛ کٹنا ؛ (نیز بطور گالی)۔

Ponce : (v) بھڑوا گیری کرنا ؛ قرم ساقی کرنا ؛ بھڑوے کی طرح پیش آنا ؛ دیوث ھونا ؛ دیوثی کرنا ؛ رنڈی کی کمائی کھانا یا اس کی کمائی پر بسر کرنا؛ سست قدموں سے چلنا ؛ زنانہ چال چلنا ؛ زنخے کی طرح چلنا۔

Ponceau : (n) [Fr.] شوخ سرخ رنگ؛ گل لالہ کا رنگ۔

Poncho : (n) [S.Amer. S.P.Araucanian 'poncho.'] (۱)پونچو: جنوبی امریکا کا چغہ (کپڑے کا مستطیل ٹکڑا جس کے بیچ میں گریبان ھوتا ھے)۔ (۲) اس قسم کا چغہ جو بائیسکل پر بیٹھتے وقت پہنا جاتا ھے۔

ہلکے گلابی، نیلے اور کبھی کبھی سنہرے رنگ کے بیل بوٹے یا ڈیزائن۔ (۴)جنوبی امریکا کے منطقہ حارہ کا ایک پرند جس کے پر چمکیلے قرمزی بیگنی رنگ کے ھوتے ہیں ؛ نیز توصیفاً۔ (۵)عورتوں کے بال سنوارنے کا ایک انداز یا اسٹائل جس میں بالوں کو پیشانی سے پیچھے کی طرف اس طرح الٹا جاتا ھے کہ لپٹے ھوئے پلندے یا مرغولے کی شکل بن جاتی ھے ؛ نیز توصیفاً۔

Pompano /Pompono : (n) [sp. 'Pampano.'] (۱) پمپانو : ایک قسم کی لذیذ مچھلی جو جزائر غرب الہند اور شمالی امریکا میں پائی جاتی ھے۔ (۲) دیکھو Pompano-shell ۔

Pompano-shell :(n) Donax جنس کا دو صمامی صدفہ جو فلوریڈا کے ساحل پر پایا جاتا ھے۔

Pompeian : (a) [L. Pompeianous, f. Pomp-eu.'] اطالوی شہر پامپی (Pompeii) کا یا اس سے متعلق (یہ شہر ۷۹ء میں آتش فشاں پہاڑ (Vesuvius) ویسوویس کے پھٹنے سے زیر زمین ھوگیا۔

Pompeian red : (n) سرخ رنگ کا وہ روپ جو پامپی کے مکانات کی دیواروں پر پائے جانے والے رنگ سے ملتا ھو؛ اوسطاً گہرا سرخی مائل بھورا۔

Pompelmoose /Pampelmousse : (n) [Du. 'pompelmoes.'] (نباتیات) چکوترہ citrus decumana کا بڑا پھل جسے Shaddock بھی کہتے ہیں ؛ خصوصاً بڑے پھل والی قسم ؛ نیز اس کا پودا۔

Pompey : (v) [Extended f. dial . 'pomp.'] ناز و نعم میں پال کر بگاڑ دینا ؛ زیادہ لاڈ پیار سے خراب کردینا ؛ عادت بگاڑ دینا۔

Pompholygous : (a) [f.next.] (مرضیات) جس کے ہتھیلی یا تلوے میں آبلے ھو ں؛ آبلۂ کف کا شکار۔

Pompholyx : (n) [Gr.] (۱) (مرضیات) آبلہ؛ آبلۂ کف؛ (نیز) بغیر سوزش یا بخار کے آبلے کا پھٹنا (خصوصاً کف دست یا کف پا کے آبلے کا)۔ (۲) (کیمیا) (غیرخالص) جستی آکسائڈ جو جستے کو جلاکر یا اس کی کچدھات کو آگ میں بھون کر بنایا جاتا ھے ؛ جستے کا لاوا۔

Pompier : (n) [Fr. f. 'pompe.'] (پمپ کے ذریعہ) آگ بجھانے والا؛آگ بجھیا۔

Pompier ladder : (n) آگ بجھانے کی سیڑھی (جس کے سرے پرہک لگے ھوتے ہیں تاکہ انہیں عمارت میں پھنسا یا جا سکے)۔

Pompion : (n) [modif. of M. 'Pompon.'] (نباتیات) پیٹھا ؛ کدو ؛

Pond : (n) [ME. 'ponde, poonde, pounde.'] (۱) تالاب : حوض جوہڑ : یا رانی تالاب ۔ (۲) (مزاحاً یا مجازاً) سمندر: خصوصاً بحر اوقیانوس (Atlantic)۔ (۳) (نہرمیں) وہ جگہ جہاں پر گیٹ لگا ہو اور دور تک پانی ساکن ہو: باندھ: باندھا ہوا قطعۂ آب : ڈیم: بند ۔

Herring pond : (مزاحاً) شمالی اٹلانٹک ۔

Pond : (v) (۱) دریا کو روکنا : بند باندھنا: پشتہ باندھنا :ڈیم بنانا ۔ (۲) پانی کا جمع ہوکر تالاب یا گڑھا بنالینا: جوہڑ بنالینا ۔

Pond apple : (n) چھوٹا سدا بہار درخت ۔

Pond -fish : (n) (۱)تالاب کی مچھلی: خصوصاً وہ مچھلی جس کی پرورش یا افزائش نسل تالاب میں ہوتی ہو (مثلاً کارپ، سیم ماہی جوعموماً تالابوں میں ہوتی ہے)۔(۲) Lepomis یا Pomotis نوع کی ایک امریکی مچھلی : سورج مچھلی : گول مچھلی ۔

Pond fracture : (n) کسرغدیری ۔

Pond-life : (n) تالاب کے جانور(خصوصاً غیر فقری حیوان جو تالابوں اور جوہڑوں میں رہتے ہیں) :تالابی جانور۔

Pond- lily : (n) (نباتیات) نیلوفر : کنول ۔

Pond- snail : (n) میٹھے پانی میں رہنے والا کوئی بھی گھونگا جو تالاب میں رہتا ہو : تالابی گھونگا ۔

Pond -spice : (n) ایک شمالی امریکی جھاڑی جو ریتیلی دلدلوں میں اگتی ہے ۔

Pond- tortoise / - turtle : (n) (امریکا) میٹھے پانی میں رہنے والا Emydidae خاندان کا کوئی کچھوا: ٹراپین (Terrapin) : کیچڑ میں رہنے والا کچھوا ۔

Pondage : (n) (۱)کسی بند یا تالاب کی سمائی یا گنجائش : گنجائش آب گیری (تالاب وغیرہ کی) ۔ (۲)پانی جمع کرنے کا محصول ۔ (۳)بندش آب : پانی کو باندھنا باندھ بناکر اس میں پانی جمع کرنا: پانی کا خزانہ : پانی کا ذخیرہ یا ذخیرہ اندوزیٔ آب ۔

Ponded : (a) تالابوں سے ڈھکی ہوئی زمین : تالابوں سے گھری اراضی۔

Ponder : (n) [L. 'ponderare.'] (۱)(معامے کے نشیب وفرازکو)سوچنا : ہر پہلو سے غور کرنا: (کسی بات یا معاملے کو ذہن میں) تولنا : (اسے) وزن دینا : بے وزن سمجھ کر ٹھکرا نہ دینا : (اس پر) پوری طرح غور کرنا :تامل کرنا: غور و خوض کرنا : فکر کرنا (کسی مسئلے پر) : (کسی بات کو) اہمیت دینا ۔ (۲) خیالات میں غرق ہونا : غور و فکر میں محو ہونا : تامل کرنا : تفکر کرنا : سنجیدگی یا گہرائی سے سوچنا : غوروفکر میں مستغرق ہونا۔

Ponderability : (n) (۱)بھاری پن : وزنی ہونا : (طبیعیات) وزن دار۔ (۲) اہمیت : قابل غور ہونا : باوزن ہونا : موزونیت: عیار ۔ (۳) (طبیعیات) تول پذیر ۔

Ponderable : (a) (۱) وزن کئے جانے کے لائق : قابل وزن: لائق موازنہ: (طبیعیات) وزن دار: بھاری: وزنی : وزن پذیری : تول پذیری ۔ (۳) اہم :قابل غور: باوزن : موزوں : معیاری ۔

Ponderableness : (n) وزن : بھاری پن : وزن داری : موزونیت: باوزن ہونا : اہمیت : قابل غور ہونا : تول پذیری۔

Ponderal : (a) [L. pondus, ponder -+-AL.] وزن کا : وزن سے متعلق: وزن کے ذریعہ متعین کیا ہوا: وزن سے تخمینہ کیا ہوا ۔

Ponderance : (n) وزن : ثقیل: ثقالت : بھاری پن : وزن داری : موزونیت : اہمیت: قدروقیمت : عیار: پایہ: رتبہ۔

Ponderary : (a) دیکھو Ponderal

Ponderate : (v) [L. 'ponderare.'] (۱) وزنی ہونا : بھاری ہونا: ثقیل ہونا: باوزن ہونا : وزن دار ہونا ۔ (۲)اہمیت یا قدر و قیمت کا اندازہ کرنا ۔

Ponderation : (n) (۱)تولنے یا وزن کرنے کا عمل : تول : موازنہ۔ (۲) غوروفکر : تامل : غور و خوض : سوچ بچار ۔ (۳) (نفسیات) تفکر : تامل ۔

Ponderer : (n) (کسی معاملے کے نشیب و فراز پر) غور و فکر کرنے والا : اہمیت دینے والا : (کسی مسئلے پر) سنجیدگی یا گہرائی سے غوروخوض کرنے والا : محویت اور استغراق کے ساتھ غور و فکر کرنے والا : مفکر ۔

Ponderingly : (adv.) غور و فکر کے ساتھ: محویت کے انداز سے : مفکرانہ : استغراق کے ساتھ ۔

Ponderosity : (n) [L 'ponderosus.'] (۱)وزنی ہونے کی صفت:وزن : بھاری پن: وزن داری : گرانی : بار: بوجھ (طبیعیات) ثقل: سنگینی ۔ (۲) (مجازاً) وزن : رتبہ : عیار : پایہ : قدروقیمت : اہمیت: موزونیت۔ (۳)ثقالت: بوجھل پن : بھاری پن : گرانی : سستی ۔

Ponderous : (a) [L. 'ponderosus.'] (۱) بہت وزنی : بھاری : گراں :

بڑا اور بھاری :(طبیعیات) وزنی ۔ (۲) بے ڈھنگا؛ بھونڈا؛ بھاری اور بے ڈول ہتھیار یا فرنیچر وغیرہ : بھدا : بے ہنگم : جو مشکل سے حرکت میں آسکے : بوجھ؛ بے ڈھب ۔ (۳) (کوئی کام وغیرہ) بھاری؛ مشکل دقت طلب : کٹھن؛ محنت کا؛ محنت طلب ۔ (۴) (عبارت یا اسلوب بیان) ثقیل : ادق : پرتکلف : آورد آگیں؛ پرشکوہ؛ گنجلک؛ ناگوار؛ تکلیف دہ ۔

Ponderous earth / -spar : (n) دیکھو Heavy spar

Ponderously : (adv.) وزن دار طورپر : بھاری اور بے ڈول انداز میں؛ بوجھل طورپر : بے ڈھنگے پن سے : مشکل سے؛ دقت طلب انداز میں : ادق طور پر؛ پرتکلف انداز میں ۔

Ponderousness : (n) وزن : بھاری پن؛ وزن داری : بوجھل پن :ثقالت : گرانی : گراں باری : کٹھنائی؛ ثقل؛ دقت؛ تکلف : آورد : ناگواری ۔

Pondlet : (n) چھوٹا تالاب ۔

Pondweed : (n) وہ بوٹیاں جو تالابوں اور بند پانی میں اگ آتی ہیں : (نباتیات) آبی نرائی۔

Pone : (n) [AL..] (تاش کے بعض کھیلوں میں) پہلے چال چلنے والا یا اس کا پارٹنر (نیز Pony)۔

Pone : (n) [Algonguian ' pone, apone , appone ] (۱) مکئی کی روٹی (ابتداً جسے شمالی امریکا اور ہندوستان میں پتلی پتلی ٹکیوں کی شکل میں بناتے اور گرم راکھ یا بھوبھل میں پکاتے تھے ) : نیز ایک قسم کی پتلی ٹکیہ جس میں انڈا، دودھ وغیرہ ڈالتے ہیں : نیز توصیفاً۔ (۲) اس طرح بنائی ہوئی ٹکیہ یا نان ۔

Ponent : (n) [It. 'ponente.'] (ارضیات) نظام کوہ سے متعلق دور اولین کے طبقات الارض کی ایک ذیلی تقسیم کا نام۔

Ponent : (a) (منطق) فرض کرنے والا : فرضیے کے طور پر مان لینے والا : قائم کرنے یا وضع کرنے والا ۔

Pong : (n) [origin uncertain .] (روز مرہ) ناگوار بو :بدبو :تعفن ۔

Pong : (v) بدبور دار ہونا : متعفن ہونا : ناگوار بو والا ہونا ۔

Pongee : (n) [N. chinese , 'pun.chi.] پونجی : ایک قسم کا اور غیر صاف شدہ ریشم : چیفو سلک : (نیز توصیفاً)۔

Pongo : (n) [Congolese, 'mpongo.'] (۱) پانگو : افریقہ کا ایک انسان نما بندر : افریقی بن مانس ( جو چمپانزی اور گوریلا سے بہت کچھ مشابہ ہوتا ھے)۔ (۲) (غلط طور پر) دیکھو Orang-outang۔

Pongol : (n) [Tamil Ponkal.] پونگل : (نمکین یا میٹھے)ابلے ہوئے فصلی چاول جو تہوار پر تقسیم کئے جاتے ہیں : جنوبی ہندوستان میں نئے سال کا تہوار جو میگھ کے مہینے سے شروع ہوتا ھے ۔

Pongyi : (n) بدھ مت کے ماننے والوں کا برمی پادری۔

Poniard : (n) [Fr. 'poignard.'] بھونکنے والا چھوٹا ہتھیار:پیش قبضہ : خنجر : چھرا؛ دشنہ : کٹار۔

Poniard : (v) خنجر مارنا : خنجر بھونکنا (خصوصاً خنجر بھونك کر مار ڈالنا)۔

Pons : (n) [L.] (۱) دیکھو Pons as in orum :(انجینیرنگ) قنطرہ : پل ۔ (۲) دیکھو Pons varoli : (حیوانیات) رابطہ؛ پل؛ جسر ۔

Pons as inorum : (n) (۱) گدھوں کا پل؛ اقلیدس کے پہلے مقالے کی پانچویں شکل کو کہتے ہیں؛ قضیہ حماریہ ۔

Pons cerebri / - cerebelli : (n) جسر : جسر وارولی : پل دماغ : دارولی پل؛ عصبی ریشوں کی پٹی جو دماغ کے اندر ہوتی ھے ۔

Pons varolii : (n) دیکھو Pons cerebri

Pont- levis : (n) [Fr.] پل تختہ : وہ پل جو ضرورت کے وقت ہٹایا جاسکے؛ اٹھاؤ پل : متحرك پل ۔

Pontage : (n) [OFr.] (مقامی)پل پر سے گزرنے کا محصول یا چنگی : کئی پل یا پلوں کی مرمت اور نگہداشت کے لئے وصول کیا جانے والا محصول؛ پل چنگی ۔

Pontic : (n) نقلی دانت پٹی ۔

Pontic : (a) [L.'ponticus.'] بحیرۂ اسودی : بحیرۂ اسود کا، اس سے متعلق، اس میں پایا جانے والا یا اس سے حاصل شدہ : ایشیائے کوچك کے شمال مشرقی ضلع پونٹس (Pontus) کا : اس سے متعلق؛ وہاں پایا جانے والا یا وہاں سے لایا ہوا۔

Pontic bean : (n) (نباتیات) باقلۂ مصری ۔

Pontic nut : (n) ایک برطانوی جھاڑی کا پھل جس کا مغز کھایاجاتا ھے ۔

Pontic rhubarb : (n) (نباتیات) ریوند چینی (جس کا مزا قدرے تلخ اور

ناگوار هوتا هے)۔

Pontic sea : (n) بحیرۂ اسود ۔

Pontic wormwood : (n) (نباتیات) قدرے تلخ اور ناگوار ذائقے والی جڑی : افسنتین ۔

Pontifex : (n) [L. pontifex.'] (۱)(رومائے قدیم) پجاریوں کی مجلس کا رکن : پروہتوں کی مجلس کا رکن ۔ (۲) بشپ ؛ (خصوصاً) روم کا بشپ : پوپ: پاپائے روم : پاپائے اعظم ۔ (۳)نو ، پندرہ یا سولہ پارٹیوں پر مشتمل کاؤنسل کا ایک ممبر ۔ (۴) (مشہور صرفیEtymological معنی کے تسامح سے) پل بنانے یا تعمیر کرنے والا ۔

Pontifex maximus : (n) (عتیقیات روما) پجاریوں یا پروہتوں کی مجلس کا رکن ۔ (۲) پاپا : بشپ (خصوصاً روم کا) ؛ پوپ: پاپائے روم : پاپائے اعظم: اسقف ۔ (۳) رئیس کلیسا: مہا پجاری ؛ سب سے بڑا دینی پیشوا (نیز مجازاً)۔

Pontifical : (a) (۱)پاپائی : اسقفی : پریلیٹ یا صدر راہب سے متعلق. (۲) سب سے بڑے پادری یا رئیس کلیسا کا یا اس سے متعلق : بڑے پادری کا سا ۔ (۳) پاپائی شان و شوکت اور اقتدار و ادعا کا حامل ۔ (۴) (یونانِ قدیم) قدیم روما کے پجاریوں، کاہنوں یا پادریوں کا یا ان سے متعلق. (۵) پل بنانے یا تعمیر کرنے والا ۔

Pontifical : (n) (۱)(جمع) اسقف کا لباس اور دوسرے منصبی نشانات: سامان یا لوازمات اسقفی ۔ (۲) رسوم نامہ: کتاب الرسوم (مغربی کلیسا کی بیاض جس میں رسوم عبادت درج ہیں)۔

Pontficalia : (n) [L. p1. of 'pontificalis.'] اسقف کا لباس اور دوسرے منصبی نشانات : سامان اسقفی : (نیز) منصبی لباس : سرکاری لباس ۔

Pontificalibus : (n) انگریزی میں کبھی کبھی بطور اسم Pontificalia کے معنوں میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

In pontificalibus : پاپائی لباس میں : اسقف کے لباس میں: منصبی لباس پہنے ہوئے ۔

Pontificality : (n) (۱) پاپائی عہدہ یا اعزاز : پاپائیت : پاپائی : پاپائی منصب و اقتدار : اسقفیت ۔ (۲) رئیس کلیسا یا بڑے پادری کا منصب ، عہدہ یا اعزاز ۔ (۳) پاپائی رسوم : پاپائی جشن یا تقریب ۔

Pontifically : (adv.) اسقف یا پاپا کی شان سے : پاپا کی حیثیت سے : اسقفیانہ : پاپا کی طرح سے : پاپا کی شان و شوکت سے۔

Pontificate : (n) [L. 'pontificatus.'] (۱) رومائے قدیم کے پادری یا پجاری کا عہدہ ۔ (۲) بشپ یا اسقف کا عہدہ یا اس عہدے کی مدت : پاپائی عہدہ یا اس عہدے کی مدت ؛ پوپ کی میعاد کارگزاری یا میعاد حکومت : پاپائی؛ پاپائیت ۔ (۳) رئیس کلیسا یا بڑے پادری کا عہدہ؛ پروہتائی؛ پادریت : کہانت ۔

Pontificate : (v) [med, L.'pontificare.'] (۱)اسقف یا بشپ کے فرائض (یا کارہائے منصبی) انجام دینا؛ اسقف کا قائم مقام ہونا؛ اسقف کے عوض کام کرنا ( خصوصاً رسم عشائے ربانی کے موقع پر) ؛ اسقف کی قائم مقامی کرنا۔ (۲) پاپا یا اسقف بننا ؛ پاپائی کرنا ؛ پاپائی مشیخت یا شان و شوکت اختیار کرنا ؛ پاپائی روپ بھرنا ؛ پاپائی دکھانا ؛ غیر خاطی یا معصوم بننے کا دعویٰ کرنا ؛ (مجازاً) فرامین جاری کرنا ؛ احکام صادر کرنا ۔

Pontil : (n) [Fr. 'pontil.'] (شیشہ سازی) لوہے کی سلاخ جس سے نرم شیشوں کو حسب ضرورت الٹ پلٹ کیا جاتا ہے (خصوصاً گول شیشے (Crown-glass) بنانے میں) ؛ پانٹل ۔

Pontile : (a) [L. 'pontilis.'] (تشریح) جسری ؛ پل کا ۔

Pontine : (a) [L. 'Pons.'] (تشریح، مرضیات) جسری؛ جسر وارولی؛ Pons varolii : دماغ سے متعلق یا اس میں واقع ہونے والا سے متعلق یا اس میں واقع ۔

Pontine apoplexy : (n) جسری سکتہ ۔

Pontoneer / -ier : (n) [med L. 'pontonarius.'] (فوج) کشتیوں کا پل بنوانے والا : کشتیوں کے پل کا نگہبان ۔

Pontoon : (n) [L. 'ponto, ponton.'] (۱) چھٹے پیندے کی کشتی. (۲) (فوجی انجینیئرنگ) کشتیوں کے پل کی ایک کشتی : پیرک تختہ : پونتون (جسے پانی پر تیراکر عارضی پل بنایا جاتا ہے )۔ (۳) (آبی انجینیئرنگ) پن روک پیپا : پانی میں بنیاد ڈالنے کے لئے آب بند ڈبا؛ کوٹھی ۔ (۴) عرشۂ جہاز کا کشتی نما دروازہ ۔ (۵) (جہاز رانی) چھٹے پیندے کی بڑی کشتی جو کرین، لنگر کا چرخ اور اڑنگا وغیرہ سے لیس ہوتی ہے اور جسے بوجھ اٹھانے یا مرمت کے لئے جہاز کو کسی پہلو کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Pontoon : (v) کشتیوں کا پل لگاکر دریا کو پار کرنا : تختۂ پل کے ذریعہ دریا کو پار کرنا : (نیز مجازاً) ۔

Pontoon : (n) (ابتداءً فوجی عامیانہ) تاش کے ایک کھیل Vingt-un کا تبدیل شدہ نام ۔

Pontoon- bridge : (n) پیرک تختوں سے بنایا ہوا پل ؛ جسر ؛ کشتیوں کا پل ۔

Pontoon- train : (n) چھٹے پیندے کی کشتیوں یا پیرک تختوں کو لے جانے والی ٹرین ؛ پونٹون بردار ؛ ویگن ٹرین۔

Pony : (n) [Origin doubtful.] (۱) چھوٹی نسل کا گھوڑا ؛ ٹٹو ؛ یابو ؛ ٹانگھن ۔ (۲) برنکو ؛ مستانگ (میکسیکو اور کیلیفورنیا کا نیم وحشی جنگی گھوڑا) ۔ (۳) ریس کا گھوڑا ۔ (۴) عام معیار سے چھوٹی یا کمتر چیز ۔ (۵) (عامیانہ) چھوٹا جام شراب ؛ اتنی شراب جو اس میں آسکتی ہو۔ (۶) (عامیانہ) ۲۵ پونڈ کی حقیر رقم۔ (۷) (کورس رقص میں) بونا یا پست قد رقاص یا رقاصہ۔ (۸) (امریکی عامیانہ) اسکول یا کالج کے معیار کا کوئی ترجمہ یا خلاصہ جسے ناجائز طور پر طلباء استعمال کرتے ہوں؛ کسی غیر ملکی زبان کو سیکھنے یا ایسی زبان کے متن کو سمجھنے کے لئے کیا ہوا بین السطور ترجمہ ۔ (۹) سیال کا پیمانہ جو آدھا جگر (Jigger) یعنی پون اونس کا ہو ۔

Jerusalem pony : خر ؛ گدھا ۔

Pony : (v) (۱) (up کے ساتھ) (رقم) ادا کرنا (خصوصاً کسی حساب کو بے باق کرنے کے لئے)۔ (۲) بین السطور ترجمہ کی ہوئی کتاب کی مدد سے ترجمہ کرنا ۔ (۳) (up کے ساتھ) ادا ہونا ۔

Pony : (a) (۱) معمول سے کمتر سائز (قامت) کا؛ بونا؛ ٹھگنا ؛ معمول سے چھوٹا ۔ (۲) صرف ڈاک؛ ٹیلی فون یا ٹیلی گراف کے ذریعہ بھیجی ہوئی نہایت اہم خبروں کی مختصر روداد تک محدود ۔

Pony cart : (n) گدھا گاڑی ۔

Pony engine : (n) (ریل گاڑیوں کو شنٹنگ میں لے جانے کے لئے) چھوٹا بھاپ انجن ؛ شنٹی انجن ۔

Pony -motor : (n) (برقیات، انجینئرنگ) معاون موٹر ۔

Pony - truck : (n) بعض کوئلہ انجنوں میں آگے کو لگایا ہوا دو پہیوں والا ٹرک ۔

Pony - truss : (n) اتنا چھوٹا پیل پایہ یا کھم جس کے اوپر کوئی اور سہارا استعمال نہ کیا جاتا ہو ۔

Ponytail : (n) سر کے بالوں کو باندھنے کا ایک انداز جس میں بالوں کو سنوار کر پشت سر کی طرف اس طرح باندھا جاتا ہے کہ گھوڑے کی دم جیسی شکل بن جاتی ہے ؛ گھوڑے کی دم کی طرح پشت سر سے لٹکتے ہوئے (عورت کے سر کے) بال ۔

Pooch : (n) [Origin unknown.] (عامیانہ) کتا ۔

Pood : (n) [Russ. 'pud.'] پوڈ؛ تولنے کا روسی پیمانہ (جو چالیس روسی پونڈ اور ۳۶ انگریزی پونڈ کے برابر ہوتا ہے)۔

Poddle : (n) [G. 'pudel .'] پوڈل؛ پالتو کتوں کی ایک خاص نسل کا کتا جس کے بال لمبے اور گھنگھریالے ہوتے ہیں جنہیں طرح طرح کی انوکھی شکلوں میں تراشا جاتا ہے ؛ (نیز توصیفاً) ۔

Poodle : (v) پوڈل کتے کے بالوں کی طرح (کسی کتے کے) بال تراشنا۔

Poodle - faker : (n) عورتوں میں رہنے والا؛ عورتوں کی صحبت پسند کرنے والا ۔

Poodle -faking : (n) زن پسندی ؛ عورتوں کی صحبت پسند کرنا ؛ عورتوں کی صحبت میں رہنا۔

Poof / Pouf : (n) [Fr . 'Pouf.'] سانس یا پھونک کی مختصر آواز سے مشابہ آواز (جیسے موم بتی گل کرنے سے ہوتی ہے) ۔ (لہٰذا) متکبرانہ یا حقارت آمیز ناپسندیدگی کا اظہار؛ حقارت آمیز نامنظوری ۔

Poof / Pooff / Poovc / Pouf : (n) زنخا ؛ زن نما مرد؛ اغلام باز ؛ ہم جنسیت کا رجحان رکھنے والا مرد ۔

Pooh : (interj) اونہہ ! (کوفت یا حقارت کے اظہار کے لئے)۔

Pooh : (n) (بطور اسم) اظہار ناپسندیدگی ؛ کوفت یا حقارت کا اظہار (اونہہ بول کر) ۔

Pooh : (v) اونہہ کرنا ؛ کوفت یا حقارت کا اظہار کرنا یا ہونا؛ ناپسندیدگی کا اظہار کرنا یا ہونا ۔

Pooh Bah : (n) [Name of a chavaeter in W.S.Gilbert's mikado.'] وہ شخص جو ایک ساتھ کئی عہدوں پر فائز ہو۔

Pooh pooh : (n) پوہو کرنا ؛ اونہہ اونہہ کرنا ؛ اونہہ اونہہ کرنے کا عادی ۔

Pooh -pooh : (a) فجائی؛ حرف ندا یا فجائیہ سے متعلق۔

Pooh -hooh : (v) نفرت یا بیزاری ظاہر کرنا ؛ اظہار ناپسندیدگی کرنا؛ حقیر سمجھنا ؛ ہنسی اڑانا ۔

**Pooh- pooh theory : (n)** یہ نظریہ کہ زبان حروف ندا یا حروف فجائیہ کی ترقی یافتہ شکل ھے : یہ نظریہ کہ جذبات سے مغلوب ھوکر منہ سے بے ساختہ نکلی ھوئی آوازوں کی ترقی یافتہ شکل ہی زبان ھے ۔

**Pooka / Phooka : (n)** [Irgael . 'puca.'] بھتنا : ھوّا: ڈراوا : آئرستان کی متداول روایات و عقائد کے مطابق ایك شریر اور بد روح جو گھوڑے کی شکل میں ظاہر ھوتی ھے اور گندی جگھوں (پاخانہ، کیچڑ وغیرہ) کے آس پاس منڈلاتی رہتی ھے ۔

**Pookoo / Puku : (n)** [Zulu. 'mpuku.'] پوکو: سرخ رنگ کا بارہ سنگھا جو وسط افریقہ کے جنوب میں پایا جاتا ھے۔

**Pool : (n)** [OE. 'pol.'] (۱) گڈھا جس میں پانی بھرا ھو : جوہڑ (قدرتی طور پر بنا ھوا) آب گیر؛ ڈابر؛ ڈبرا. (۲) دریا یا چشمے میں گہری جگہ : کنڈ ۔ (۳) کسی سیال سے بھرا ھوا چھوٹا گڑھا ۔ (۴) پانی کا خزانہ : آہر؛ تالاب؛ بند؛ باندھ ۔ (۵) تلچھٹ آمیز مسام دار چٹانوں کا سلسلہ جسے برمانے سے پٹرولیم یا گیس نکلتی ھو ۔ (۶) تیراکی کا تالاب : سوئمنگ پول ۔ (۷) (پارکوں میں بنا ھوا) بچوں کے لئے کم گہرا تالاب یا حوض ۔

**The pool :** دریائے ٹیمز کا وہ حصہ جو London Bridge اور Cuckold's Point کے درمیان آتا ھے۔

**Pool : (n)** [Fr. Poule.'] (۱) (تاش کے بعض کھیلوں میں) سب کھیلنے والوں کی بازی کی رقموں اور جرمانوں کی مجموعی مقدار ۔ (۲) وہ خانہ یا برتن جس میں شرط یا جرمانے کی رقم جمع کی جاتی ھے ۔ (۳) ایك کھیل جو بلیرڈ کی میز پر کھیلا جاتا ھے اور جس میں ہر کھلاڑی کی اپنی جداگانہ رنگ کی گیند ھوتی ھے جس سے وہ دوسرے کھلاڑیوں کی گیندوں کو مارکر ایك خاص ترتیب سے پاکٹ میں گرانے کی کوشش کرتا ھے ، نیز ہر کھلاڑی ایك خاص رقم جمع کرتا ھے جو سب کی سب جیتنے والے کی ھوجاتی ھے : نیز امریکا کا ایك ایسا ہی کھیل جس میں گیندوں پر ۱ تا ۱۵ نمبر دیئے ھوتے ہیں ان میں جس نمبر کی گیند پاکٹ میں گرتی ھے اتنے نمبر اس کھلاڑی کے اسکور میں جوڑ دیئے جاتے ھیں ۔ (۴) (رائفل بازی) ایك مقابلہ جس میں ہر شخص اپنے ہر فائر کے لئے ایك مخصوص رقم جمع کرتا ھے جو مقابلہ جیتنے والوں کے درمیان تقسیم ھوجاتی ھے؛ نیز توصیفاً ۔ (۵) شرط کی مجموعی رقم؛ وہ کل رقم جو بازی پر رکھی گئی ھو ۔ (۶) مشترکہ فنڈ جس میں یا جس سے شرکاء کے تمام منافع یا نقصانات ادا کئے جاتے ہیں : مشترکہ رقم جو کئی دکانداروں میں تقسیم ھو : مشترك سرمایہ : (کئی لوگوں کا) اشتراك (جو تجارتی، سیاسی یا کسی سازش کے تحت ھو)۔ (۷) (ابتداً امریکا) نفع میں شرکت کا وہ طریقہ جس کے مطابق کئی دکاندار آپس میں مقابلہ کرنے کی بجائے مال کی شرح طے کرلیتے ہیں اور منافع بہ حصہ رسدی تقسیم کرلیتے ہیں ۔ (۸) (شمشیر بازی) دو جماعتوں کا مقابلہ جس میں ایك طرف کا ہر شخص دوسری طرف کے ہر شخص کا مقابلہ کرتا ھے ۔ (۹) خون وغیرہ جو کئی شخصوں کے جسم سے لے کر (آئندہ کی ضرورت کے لئے) محفوظ رکھا گیا ھو ۔ (۱۰) جداگانہ ملکیت کے تحت آنے والی چیزوں کا وہ مجموعہ جو سب کے فائدے کے لئے مشترکہ طور پر استعمال کیا جاتا ھو۔ (۱۱) (ہنگامی حالات میں فوجی خدمت وغیرہ کے لئے) آدمیوں کی مجموعی تعداد جو کسی علاقے میں دستیاب ھو ۔ (۱۲) (کسی فوری ضرورت پر کام لینے کے لئے) تیار ملازموں کی جماعت ۔ (۱۳) کسی مخصوص کام میں ماہر تربیت یافتہ جماعت جسے استعمال کیا جاسکے ۔ (۱۴) (وقت پر استعمال کے لئے محفوظ کی ھوئی) مقدار یا تعداد (کسی چیز کی) ۔ (۱۵) کوئی تنصیب جو کسی چیز کو رکھنے اور سپلائی کرتے رہنے کے لئے ھو : موٹر پول : کسی ایجنسی کے تحت کنٹرول کی جانے والی موٹر گاڑیاں جو ضرورت پر لوگوں کو مہیا کی جاتی ھوں ۔ (۱۶) فٹ بال کے مقابلوں پر بازی یا شرط بدنے کا قاعدہ : فٹ بال کی بازی : فٹ بال پول ۔ (۱۷) کسی چیز کا مشترکہ ذخیرہ؛ کسی تنظیم کے پاس موجودہ اشیا یا اشخاص کا گروپ ۔

**To make (up) a pool :** جماعت کی تشکیل کرنا ؛پارٹی بنانا۔

**Pool : (v)** (۱) (میخ ٹھوکنے کے لئے) سوراخ کرنا ۔ (۲) (کوئلے کی) کان میں سرنگ کھودنا : سرنگ لگانا (اس طرح کہ کوئلے کا روا گرجائے) ۔ (۳) (دریا وغیرہ کا تیز بہاؤ کے ذریعہ) گڈھا بنا دینا؛ گڈھا بن جانا. (۴)(جسم کے کسی حصے کی شریانوں میں خون کا) جمع ھوجانا یا ساکن ھوجانا ۔ (۵) (کسی چیز میں) گڈھا سا بنا دینا یا بن جانا ۔

**Pool : (v)** مشترك سرمائے میں داخل کرنا یا جمع کرنا (معاہدے کے بموجب تقسیم ھونے کی غرض سے) : مشترك مفاد کے لئے سرمایوں یا منافعوں کو ملانا : (نفع وغیرہ کو) جمع کرکے بہ حصہ رسدی تقسیم کرنا؛ کسی مشترکہ مفاد کے لئے دوسروں کے ساتھ اشتراك کرنا : جماعت میں شامل ھونا ۔

**Pool selling : (n)** (کھیل پول کی بازی کی فروخت یا تقسیم ۔

**Pooli : (n)** [Mende. 'puli.'] (۱) افریقہ کے گرم خطوں کا شہتیری درخت ۔ (۲) اس درخت کی متناسب نرم لکڑی ۔

**Poolside : (n)** سوئمنگ پول کے ارد گرد کی جگہ ۔

Poon : (n) [Sinhalese. 'puna.'] پون : ایک ہندستانی درخت یا اس کی لکڑی : نیز توصیفاً۔

Poon oil : (n) پون کا تیل (جو دوا کے کام آتا ھے)۔

Poona pea : (n) [origin unknown.] (۱) منطقہ حارہ کی ایک بوٹی جس کے پھول زرد ہوتے ہیں اور جس کی کاشت کی جاتی ھے۔ (۲) اس بوٹی کا بیج جو غذائیت سے بھرپور ہوتا ھے۔

Poonac : (n) [Tamil 'punnakku.'] ناریل کی کھلی : ناریل کے گودے سے تیل نکال لینے کے بعد کا بچا ہوا فضلہ جو مویشی کے چارے یا کھاد کے طور پر استعمال کیا جاتا ھے۔

Poonah : (n) پونا : ہندستان کا مشہور شہر۔

Poonah brush : (n) پونا کا مو قلم۔

Poonah painting : (n) پونا کی مصوری (جو چاول کے کاغذ یا کسی اور باریک کاغذ پر قدیم مشرقی طرز کے مطابق کی جاتی ھے۔

Poonah paper : (n) پونا کا کاغذ (جو مصوری میں استعمال ہوتا ھے)۔

Poonga- oil : (n) [Tamil. 'punga.'] گہرے زرد رنگ کا تیل جو Pongamia glabra کے بیج سے نکالا جاتا ھے اور ہندوستان میں چراغ جلانے یا جِلدی امراض میں دوا کے کام آتا ھے۔

Poontang : (n) [Fr. 'putain.'] (عامیانہ) مباشرت : جماع: ہم بستری۔

Poop : (n) بے وقوف یا بے کار آدمی۔

Poop : (n) [Ofr. ' pupe, pope.'] (۱) جہاز کا پچھلا حصہ:دنبالۂ جہاز : دنبالہ : پوپ۔ (۲) سولہویں اور سترھویں صدی میں جہازوں کا سب سے پچھلا اور سب سے اونچا عرشہ۔

Poop : (v) (۱)بندوق سے مارنا۔ (۲)ریاح خارج ہونا۔

Poop : (v) (۱)(موجوں کا) دنبالۂ کشتی پر چڑھ جانا۔(۲)(جہاز یا کشتی کے پچھلے حصے پر) پانی کا چڑھ جانا۔

Poop : (v) دھوکہ دینے کا عادی ہونا : ٹھگ لینے کا عادی ہونا۔

Poop : (n) سرکاری یا غیر سرکاری اطلاعات۔

Poop : (v) [origin unknown.] (روزمرہ) (ہوا وغیرہ) بالکل نکال دینا : بالکل ختم کردینا : بالکل چوس لینا : تھکا ڈالنا : خستہ کردینا : نیم جان کردینا۔

Poop-royal : (n) وہ عرشۂ جہاز جو دنبالہ پر بنی کوٹھری (کیبن) کی چھت کا کام دیتا ھے۔

Pooped : (a) دنبالہ دار (عموماً مرکب الفاظ میں آتا ھے مثلاً (high-pooped).

Pooped out : (a) بالکل خالی : پوری طرح چوسا ہوا : بے حد خستہ یا تھکا ہوا : نیم جاں۔

Poor : (a) [ME. 'Povere.'] (۱) غریب : نادار: مفلس: محتاج : تنگ دست: کنگال : تہی دست : مسکین: ضرورت مند۔ (۲)جس میں کوئی خاص چیز کم مقدار میں ہو : ناقص: (کسی خاص چیز کے اعتبار سے) کم مایہ۔ (۳) (زمین) غیرمزروعہ : ناقابل کاشت: بنجر : اوسر۔ (۴) کم : ناکافی : توقع سے کم۔ (۵)ادنیٰ : حقیر: خفیف: ذرا سا: تھوڑا سا: ہلکا سا۔ (۶)ذلیل: ہیز : نکما: دو کوڑی کا۔ (۷)ناچیز : حقیر: ہیچ : غیراہم: مہمل: بے معنی۔ (۸) بچارہ : بیچارہ : غریب: بد نصیب۔ (۹) (روزمرہ) مرحوم : مغفور۔

Poor : (n) (عموماً The کے ساتھ جمع کے معنوں میں) طبقۂ غربا: غربا : مساکین : محتاج لوگ جو خیرات کے مستحق ہیں (The poor)۔

Poor : (n) ایک چھوٹی یوروپین کاڈ مچھلی۔

Poor- box / -chest : (n) خیرات کی صندوقچی (خصوصاً گرجوں کے دروازوں کے پاس) جس میں غریبوں کی امداد کے لئے پیسے ڈالے جاتے ہیں۔

Poor boy : (n) ایک قسم کا فرانسیسی سینڈوچ جو ڈبل روٹی، مکھن اور گوشت کے ٹکڑے بھرکر بنایا جاتا ھے۔

Poor- child : (n) خیراتی مدرسے کا طالبعلم : نادار طالبعلم۔

Poor clares : (n) تیرھویں صدی میں St. clare کی راہباؤں (ننوں) کا سلسلہ۔

Poor convict's oath: (n) وہ حلف یا قسم جو قیدی (مخصوص حالات میں) کو رہا کرنے کی صورت میں جرمانہ نہ دینے پر لینا پڑتی ھے۔

Poor farm : (n) وہ کھیت جس میں ضرورت مند و غریب لوگوں کو روزگار دیا جاتا ھے۔

**Poor John / Poor- john : (n)** (تاریخ) (کھانے کے لئے) نمك لگاکر سکھائی ہوئی ہیك (hake) مچھلی ۔

**Poor-law : (n)** قانون مساکین : غرباء و مساکین کی امداد کا قانون۔

**Poor-law parish : (n)** قانون مساکین کے نفاذ کے لئے بنایا ہوا ضلع۔

**Poor man : (n)** (۱) غریب؛ مفلس؛ نادار؛ نکما یا بدنصیب شخص؛ مسکین : محتاج ۔ (۲) دیکھو Poor man of mutton۔

**Poor man of mutton : (n)** (اسکاتستان روز مره) (ذبح کئے ہوئے) بکرے کے کندھے یا پٹھے کا بچا ہوا حصہ؛ اس کا کباب۔

**Poor man's mustard : (n)** ایك یورپی بوٹی جس کی بو لہسن جیسی ہوتی ہے ۔

**Poor man's shilling : (n)** ایمان داری؛ دیانت داری ۔

**Poor man's weather-glass : (n)** ایك چھوٹا سا بارہ ماسی پودا جو کھیتوں یا افتادہ زمینوں پر ہوتا ہے جس کے قرمزی (نیز نیلگوں اور سفید) پھول بارش سے پہلے سمٹ جاتے یا بند ہوجاتے ہیں۔

**Poor mouth : (n)** غربت یا افلاس کا مظاہرہ ۔

**Poor-mouth : (v)** (۱) (جہاں کچھ دینے کا موقع ہو وہاں) خود کو غریب ظاہر کرکے جان چھڑانا؛ مسکین بننا؛ غربت یا افلاس ظاہر کرنا ۔ (۲) (کسی کے بارے میں) حقارت سے بولنا؛ حقیر ظاہر کرنا ۔

**Poor- rate : (n)** وہ محصول جو غربا کی امداد کے لئے عائد کیا جاتا ہے۔

**Poor relation : (n)** وہ (قریبی) رشتہ دار جو تنگ دست یا محتاج ہو؛ مسکین رشتہ دار ۔

**Poor relief : (n)** امداد مفلسین : امداد الغربا؛ امداد المساکین ؛ فلاح الغربا ۔

**Poor-spirited : (a)** بزدل؛ نامرد؛ ڈرپوك؛ پست ہمت؛ دوں حوصلہ ۔

**Poor- spiritedness : (n)** بزدلی؛ نامردی؛ پست ہمتی؛ دوں حوصلگی ۔

**Poor-white : (n)** غریب گورا؛ غریب سفید فام؛ (امریکی حبشی ان سفید فاموں کو حقارتاً کہتے ہیں جن کے ذرائع محدود ہیں اور جو اپنی بودو باش کا معیار قائم نہیں رکھ پاتے)۔

**Poor -will : (n)** [An imitation of its note.] ایك شمالی امریکی پرندہ۔

**Poorhouse / Poorshouse : (n)** (اسکاتستان و امریکا) محتاج خانہ؛ خیرات خانہ؛ وہ مکان جس میں سرکاری خیرات پانے والے غریب لوگ رہتے ہیں۔

**Poorly : (adv.)** (۱) کمی کے ساتھ؛ ناقص طور پر ۔ (۲) لشتم پشتم؛ برے بھلے طریقے سے ۔ (۳) ذلیل طریقے سے؛ گھٹیا طور پر۔

**Poorly : (adj.)** بیمار؛ نڈھال؛ مضمحل؛ ناساز؛ علیل۔

**Poormaster : (n)** غریبوں اور امدادی کاموں کا نگراں؛ فلاح الغربا سے متعلق کاموں کا نگراں ۔

**Poorness : (n)** (۱) نقص؛ خامی؛ کوتاہی ۔ (۲) (کسی جزو کی) کمی؛ قلت ۔

**Poort : (n) [African]** (جنوبی افریقہ) پہاڑوں کے بیچ یا اوپر سے ہوکر جانے کا راستہ؛ درہ؛ گھاٹی ۔

**Poortith : (n) [OFr. 'povertet.']** (اسکاتستانی اور شمالی بول چال) دیکھو Poverty ۔

**Pop : (n) [imit . goes with Pop (v)]** (۱) بھك (کی آواز)؛ ناگہانی دھماکے کی ہلکی سی آواز ۔ (۲) کسی آتشیں اسلحے کا فائر ۔ (۳) (عامیانہ) پستول ۔ (۴) کسی بھی جوشیلے مشروب کا نام خصوصاً ادرکی شراب جس کی کاگ کھولنے پر آواز ہوتی ہے (روزہ مرہ)؛ کوئی پینے کی چیز جس میں جھین (جھاگ) اٹھتا ہو ۔ (۵) نقطہ؛ نشان؛ چھوٹا سا دھبا یا داغ (جو بھیڑوں وغیرہ پر پہچان کے لئے لگاتے ہیں) ۔ (۶) (عامیانہ) رہن؛ رہن رکھنا ۔

**In pop :** مرہون؛ گروی؛ رہن ۔

**Pop : (a)** Popular کا روز مرہ مخفف ۔

**Pop : (n)** Popular concert کا روز مرہ مخفف۔

**Pop : (n) [Origin doubtful.]** Eton کالج کا سماجی کلب اور دار المباحثہ جس کا قیام ۱۸۱۱ء میں ہوا تھا۔

**Pop : (n)** (امریکا) Poppa کی مختصر شکل؛ پاپا؛ ابا؛ ابی؛ باپ۔

**Pop : (v) [imit. goes with POP (n) .']** (۱) ہلکی سی ضرب لگانا؛ تھپتھپانا؛ دستك دینا؛ ہلکے سے ٹھوکا دینا؛ تھپکی دینا (بول چال) ۔ (۲) دھماکے کی ہلکی آواز نکلنا؛ ہلکی سی آواز سے پھٹنا یا اڑنا؛ بھك سے ہونا (مثلاً

Pop -eye : (n) بڑی آنکھ : ابھری ہوئی آنکھ ۔

Pop- eyed : (a) بڑی یا ابھری ہوئی آنکھوں والا یا والی ۔

Pop goes the weasel : (n) ایک دیہاتی ناچ کا نام ۔

Pop - gun / - Popgun : (n) (۱) بچوں کی بندوق : ہوائی بندوق: (نیز توصیفاً) ۔ (۲) (حقارتاً) نکمی بندوق : چھوٹی اور بیکار بندوق ۔

Pop off : (v) (۱) اچانک چھوڑ دینا : یکبارگی چل دینا: یکایک روانہ ہوجانا ۔ (۲) اچانک یا غیرمتوقع طور پر مرجانا : یکایک مرجانا ۔ (۳) بے سوچے سمجھے گفتگو کرنا (اکثر تیز و تند ہوکر) ۔

Pop - off : (n) (۱) غصے میں یا بلند آواز سے گفتگو کرنے والا : بے سوچے سمجھے بات کرنے والا ۔ (۲) (برتن سازی) (برتنوں کی) وہ ذراسی ناقص پالش جو سکھانے یا پکانے کے دوران گرجاتی ہے : چلفی ۔

Pop - shop : (n) (عامیانہ) گروی رکھنے کی دکان : رہن لینے والے کی دکان : چیزیں گروی لے کر قرض دینے والے کی دکان۔

Pop- valvee : (n) وہ کھلمندن جو چول یا قبضے پر نہیں ہوتا بلکہ اس کے کھولنے کے لئے اسے پورا اٹھانا پڑتا ہے ۔ ٹھس کھلمندن ۔

Pop - weed : (n) (نباتیات) کھوکھلی گھاس ۔

Popadam : (n) [Tamil . 'pappadam.'] ایک قسم کی ٹکیا جسے (ہندوستان میں) شوربے کے ساتھ کھاتے ہیں۔

Pope : (n) [OE. 'papa.'] (۱) پاپائے روم : پوپ : پاپا: پاپائے اعظم ۔ (۲) (غیر مسیحی مذہب کا) روحانی پیشوا : (مجازاً) وہ شخص جسے پاپائے روم جیسا رتبہ یا اختیار حاصل ہو ۔ (۳) (مجازاً) غیر خاطی شخص : غیر خاطی ہونے کا مدعی ۔ (۴) میٹھے پانی میں رہنے والی Perch خاندان کی مچھلی : رف (Ruff) مچھلی ۔ (۵) (رنگوں کی بنا پر) مختلف پرندوں کا مقامی نام ۔

Pope : (n) [Russ. 'Pop.'] پاپو : روس میں کلیسائے یونانی کا پادری ۔

Pope Joan : (n) [After the fabulous female Pope Joan .] (۱) فرضی عورت جس کی نسبت مشہور ہے کہ پوپ منتخب ہوگئی تھی: پوپ جون ۔ (۲) تاش کا ایک کھیل جسے تین یا زیادہ اشخاص مل کر کھیلتے ہیں، اس میں اینٹ کا اٹّھا ہٹادیا جاتا ہے اور مخصوص پتیاں پھینکنے والے ہی جیتتے ہیں۔

بوتل کا کاگ کھولنے میں) ۔ (۳) بھک سے اڑا دینا: (بندوق وغیرہ) داغنا : فائر کرنا: سر کرنا (نیز مجازاً)۔ (۴) گولی داغنا : بندوق چلانا: گولی مار دینا : گولی سے مار ڈالنا یا مار گرانا : (بندوق کا) نشانہ بنانا ۔ (۵) (کوئی چیز کسی جگہ پر) فوراً، اچانک یا غیرمتوقع طور پر رکھنا یا (وہاں سے) ہٹا لینا : ڈالنا یا نکالنا ۔ (۶) اچانک سوال جڑ دینا : یکایک سوال کر بیٹھنا : (خصوصاً) شادی کی درخواست کرنا (عامیانہ یا روزمرہ)۔ (۷) (عامیانہ) رہن رکھنا : گروی کرنا ۔ (۸) دفعتاً یا غیرمتوقع طور پر) آپہنچنا: نازل ہوجانا: چل دینا: غائب ہوجانا: جانا: لپکنا : جھپٹنا : تیزی سے آگے بڑھنا یا جانا ۔ (۹) (عامیانہ) مرجانا : ختم ہوجانا: جاں بحق تسلیم ہونا : گزر جانا ۔ (۱۰) حملہ کرنا : مارنا : ضرب لگانا ۔ (۱۱) (کرکٹ) پھینکنے کے بعد گیند کا تیزی سے اوپر اٹھنا اور ڈانوا ڈول ہوکر ہوا میں گزرنا (اکثر up کے ساتھ آتا ہے) ۔ (۱۲) (امریکا) مکئی کو بھوننا : کھیلیں کرنا : لاوا پھوٹنا (اناج کا)۔

To pop corn : مکئی وغیرہ بھوننا یہاں تک کہ لاوے پھوٹ جائیں : کھیلی کرنا ۔

To pop off (the hooks ) : مرجانا :گزر جانا :ختم ہوجانا ۔

To pop the question : (روزہ مرہ یا عامیانہ)شادی کی درخواست کرنا ۔

Pop : (adv.) بھک سے : اچانک : فوراً : دفعتاً : یکایک: یکبارگی: ناگہاں : غیرمتوقع طور پر ۔

I heard it go pop : میں نے اسے بھک سے اڑتے سنا ۔

Pop : ( n) Poppet کی مختصر شکل ۔

Pop : (n) (۱) کوئی چیز جو مقبول عام ہو : عام پسند کی چیز۔ (۲) عوامی اتحاد، میل جول یا ہم آہنگی : عوامی جلسۂ سرود : گانے کا جلسہ ۔ (۳) عوامی یا عوام پسند طرز، دھن یا ریکارڈ وغیرہ ۔ (۴) عوامی موسیقی : عام پسند موسیقی: عامیانہ موسیقی ۔ (۵) عوامی تہذیب۔

Pop : جزو ترکیبی Pop فعل کے معنی میں دیکھئے (Pop-eye) وغیرہ ۔

Pop -art : (n) عوامی فن: وہ فن جو اپنے تصورات، طرز و اسلوب وغیرہ عوامی تہذیب سے اخذ کرتا ہے ۔

Pop-corn : (n) (۱) بھنی ہوئی مکئی، چنا وغیرہ ، (اناج کا) بھونا: لاوا: کھیلیں ۔ (۲) مکئی کی ایک قسم جس کا بھونا بہت اچھا ہوتا ہے ۔

Pope's eye : (n) بکرے کی ٹانگ کے بیچ میں، چربی میں لپٹی ہوئی لحمی گلٹی (جسے لقمۂ تر سمجھا جاتا ہے)۔

Pope's head : (n) [from its appearance.] (۱) ناگھ پھنی کی ایک قسم جس کے پھول نرم گدیلوں یا نرم سروں پر کھلتے ہیں۔ (۲) (چھت وغیرہ جھاڑنے کے لئے) لمبے دستے کا گول برش یا جھاڑو۔ (جسے Turk's head کہتے ہیں)۔

Pope's nose : (n) دیکھو Parson's nose

Popedom : (n) (۱) پوپ کا عہدہ: مملکت پاپا: منصب پاپا: پاپائی۔ (۲) پورپ کی میعاد کار گزاری یا معیادِ حکومت۔ (۳)کسی بھی مذہبی نظام کا اقتدار اعلیٰ: پیشوائے اعظم۔ (۴) نظام پاپائی: نظام پاپائی جیسا کوئی بھی کلیسائی نظم۔

Popeless : (a) بے پوپ کا: بے پاپا۔

Popeling : (n) چھوٹا پوپ: ماتحت پوپ: پاپائے خرد۔

Poperyu : (r) (معاندانہ) پاپائیت: پوپ پرستی: پاپا پرستی: پاپائی نظام: رومن کیتھولک مذہب یا اس کا پیرو۔

Popinjay : (n) [ME. ' Pape (n) iai.'] (۱) (قدیم) طوطا: میاں مٹھو۔ (۲) طوطے کی تصویر (خصوصاً نقابتی تمغہ یا مارکا)۔ (۳) (تاریخ) طوطے کی شکل جو کسی بانس یا بلی پر ہوتی ہے اور اس پر نشانہ لگاتے ہیں: طیر نشانہ۔ (۴) خود نما و خود بیں آدمی: چھیلا: دکھاوا: نمود: ریا: ریاکار: نمودیا۔ (۵) (مقامی بولی) سبز ہدہد۔

Popish : (a) پاپائیت کا یا اس سے متعلق: کلیسائے یونان کا یا اس سے متعلق: پاپائی: پاپا سے متعلق: حامیان پوپ کا: پوپ پرستی کا: کیتھولک مذہب کا یا اس سے متعلق (معاندانہ)۔

Popishly : (adv.) پاپائی انداز سے: پاپا کی طرح۔

Popishness : (n) پاپائیت: پوپ پرستی۔

Poplar : (n) [ME. 'popler (e).'] (۱) Populus جنس کا ایک درخت جو لمبائی اور درست قامتی میں مشہور ہے: تبریزی: درخت حَور: (نیز) اس درخت کا شہتیر۔ (۲) اس سے مشابہ کوئی درخت۔ خصوصاً Tulip-tree یا Tulip- poplar (۳) توصیفی معنوں میں۔

Black Poplar / Pyramidal Poplar : (نباتیات) کبودہ۔

Trembling poplar : بید مجنوں: سفیدا: (نیز white Popler)۔

Tulip-poplar : شمالی امریکا کا ایک لمبا درخت۔

Poplin : (n) [It. 'Papalina.'] پاپلن: ایک قسم کا رشمی کپڑا جو آئرستان میں بنتا ہے۔

Poplinette : (n) پاپلین جیسا یا اونی یا سنئی کا کپڑا: نقلی پاپلین۔

Popliteal : (a) [mod. L. 'Popliteus'.] (تشریح) عقب رکبی: مابضی: پسِ زانو: گھٹنے کے پیچھے کے جوف کا: اس سے متعلق یا اس میں واقع۔

Popliteal artery : (n) (تشریح) شریان عقب رکبی: شریان مابضی۔

Popliteal bursa : (n) (تشریح) مابضی دُرجك: عقب رکبی درجك۔

Popliteal tendon : (n) (تشریح) عرقوب و تر مابضی۔

Popliteal tendons : (n) (تشریح) غزوق مابضی: عروی عقب رکبی۔

Poplitous : (n) [L.] (تشریح) عضلۂ مابضی: عقب رکبی عضلہ۔

Popocrat : (n) [Populist + democrat.'] (امریکا) انیسویں صدی کی آخری دہائی کا وہ ڈیموکریٹ جو Populist پالیسیوں کا حامی تھا۔

Poppa : (n) (امریکی روزمرہ) پاپا: ابا: باپ: باپو۔

Popper : (n) (۱) بندوق: پستول یا دیگر آتشیں اسلحے، خصوصاً پستول (عامیانہ)۔ (۲) بھاڑ: وہ برتن جس میں مکئی وغیرہ کو بھون کر اس کے لاوے یا کھیلیں بناتے ہیں (امریکا)۔

Poppet : (n) [ME. 'popet (Te).'] (۱) (اب صرف مقامی بولی میں) چھوٹا سا آدمی: (بچوں کے لئے) پیارا، لاڈلا: دلارا۔ (۲) خراد کا اوپری حصہ۔ (۳) (بحری) چوب: چھوٹی سی لکڑی۔ (۴) وہ کھلمندن جو چول یا قبضے پر مبنی ہوتا بلکہ اسے کھولنے کے لئے اس کو پوری طرح اٹھانا پڑتا ہے۔

Poppet-head : (n) (۱) خراد کا اوپر کا حصہ: سر خراد: گیرہ: پوپٹ۔ (۲) (کان کنی) ایک فریم جو کان کے دہانے پر ہوتا ہے اور جس میں جرّ جنباں لگی ہوتی ہیں۔

Poppet - valve : (n) (میکانیات) پوپٹ والو: پاپہ والو۔

Poppied : (a) [f. Popy (n) + ed] (۱) جس میں کوکنار کی خواب

**Poppied** : (a) [f. Popy (n) + ed] (۱) جس میں کوکنار کی خواب آور صفت موجود ہو : خواب آور : مسکن : خواب آلود : اونگھتا ہوا : مخدر : منوم : مسکر ۔(۲) پوستوں سے بھرا ہوا : خشخاشی نقاشی سے آراستہ (گرجے کی نشت) جس میں منقش چوٹی یا کلس ہو ۔

**Popping** : (n) اچانك بھاگ کھڑا ہونا : یکایك چل دینا : گزر جانا یا آ دھمکنا ۔

**Popping-crease** : (n) (کرکٹ) وہ لائن جو وکٹ کے متوازی چار فٹ کے فاصلے پر ہوتی ھے اور بلے باز کو اس کے اندر رہنا لازمی ہوتا ھے : کریز ۔

**Popple** : (n) [OFr. 'Pople.'] (امریکی بول چال) دیکھو Poplar ۔

**Popple** : (n) [Origin Unknown.] (۱) فصل کے ساتھ کھیتوں میں اگنے والا ایك پودا ۔ (۲) رائی : سرسوں : خردل : ان پودوں کے بیج ۔

**Popple** : (n) [Goes with next.] تلاطم : تموج : موج : لہر : ہلکورا۔

**Popple** : (v) [Prob. - (m) DU. 'popeler.'] (پانی کا) تلاطم یا تموج میں ہونا : اٹھنا گرنا : متموج ہونا : موج زن ہونا: لہریں لینا : ہلکورے لینا۔

**Popply** : (a) موج خیز : متلاطم : متموج : لہردار : ہلکورے وار۔

**Poppy** : (n) [OE. 'Popaeg.'] (۱) پوست : خشخاش : کوکنار : پودا جس سے افیون حاصل ہوتی ھے ۔ (۲) یہ پودا یا اس کا ست جو دواؤں میں کام آتا ھے ۔ (۳) (مجازاً) کوئی منوم یا مخدر چیز : خواب آور چیز ۔ (۴) (تعمیرات)(کلیسا کی نشست کا) آرائشی یا منقش کلس : منقش چوٹی (گرجے کی نشست کی) ۔

Californian poppy : ایك قسم کا پودا :کیلیفورنیائی کوکنار ۔

Corn Poppy /Field Poppy : کھیتوں میں اگنے والا خودرو پودا جس کے پھول شوخ گلنار ہوتے ہیں ۔

Flanders poppies : (۱) فلانڈرس کے کوکنار۔ (۲) ریشمی کوکنار جو ۱۱/نومبر کو بناکر بیچے جاتے ہیں (کشتگان جنگ عظیم کی یادگار کے طور پر ) ۔

Horned poppy /Horn- : Glancium جنس کا کوئی پودا جس کے ڈوڈے لمبے اور سینگ نما ہوتے ہیں ۔

Iceland poppy : کوکنار کی ایك قسم : قطب شمالی کا زرد کوکنار ۔

Opium Poppy : پوست کی وہ قسم جس سے افیون نکلتی ھے۔

Prickly poppy : قسم کوکنار جس کے پھول زرد یا سفید ہوتے ہیں اور پتیوں اور ڈوڈوں پر کانٹے ہوتے ہیں : خار دار کوکنار: کٹیلا ۔

**Poppy-bee** : (n) فراش (شہد کی) مکھی کی وہ قسم جو اپنے چھتے کے خانوں میں کوکنار یا پوست کی پنکھڑیوں کا فرش کرتی ھے ۔

**Poppy- colour** : (n) شوخ یا چمکیلا گلنار رنگ : تیز یا شوخ سرخ رنگ جو مائل بہ نارنجی ہو ۔

**Poppy cultivation** : (n): (نباتیات) کاشت پوست : پوست کی کھیتی : افیون کی کھیتی ۔

**Poppy Day** : (n) یوم کوکنار : یوم پوپی (۱۱/ نومبر ۱۹۱۸، التوائے جنگ عظیم کی سالانہ یاد گار کا دن جسے سرخ ریشمی (مصنوعی) کوکنار (یا فلانڈرس کے کوکنار) کو لباس میں سجا کر منایا جاتا ھے ۔ یہ پھول معذور سابق فوجی تیار کرتے ہیں)۔

**Poppy- head** : (n) (۱) پوست کا ڈوڈا : خشخاش کا ڈوڈا : (نیز توصیفاً) ۔ (۲) (تعمیرات) گرجے کی نشت کی چوٹی پر بنا ہوا آرائشی یا منقش کلس (نیز توصیفاً)۔

**Poppy oil** : (n) خشخاش کا تیل روغن خشخاص ۔

**Poppy-seed** : (n) پوست کا دانہ : خشخاش : دانۂ خشخاش : دانہ۔

**Poppycock** : (n) (امریکی عامیانہ ) مہمل : لغو : واہیات: لغویات۔

**Poppywort** : (n) پوست کی قسم کے تمام پودوں کا نام ۔

**Popskull** : (n) [Pop + skull.] (خصوصاً مڈ لینڈ) گھٹیا یا سستی وہسکی (شراب) ۔

**Popsy** : (n) (لڑکی یا عورت کے لئے) پیاری : لاڈلی: ہمدم :ہم نفس: جان من : راحت جاں : آرام جاں ۔

**Populace** : (n) [Fr. ' Populace.'] (۱) کسی فرقے کے عوام : طبقۂ جمہور : عوم: جمہور : عوام الناس : (جو القاب یافتہ، دولت مند یا تعلیم یافتہ طبقے میں نہ آتے ہوں)(تحقیراً) ادنیٰ طبقے کے لوگ : عام لوگ:گنوار دل : ارزال و انفار ۔ (۲) کل آبادی : کل عوام : کل باشندگان ۔

**Popular** : (a) [AFr. 'populer.'] (۱) عمومی : عموم کا : جمہور کا:

جمہوری ؛ عوامی ؛ قومی ۔ (۲) (قانون) عام؛ عامہ ؛
جو ہر کس و ناکس سے متعلق ہو یا اس پر عائد ہوتا
ہو ؛ جو سب کے لئے ہو ؛ جو سب پر اثرانداز ہو ۔
(۳) ہر دل عزیز ؛ مقبول عام ۔ (۵) عوام کا؛ جو عوام
میں مروج ہو ؛ جسے قبول عام حاصل ہو؛ عوامی ؛
عامیانہ ؛ عام طور پر مروج۔

**Popular : (n)** Popular concert کا مخفف ؛ عام پسند چیز۔

**Popular action : (n)** استغاثہ کرنے والے کو کسی شخص سے قانونی جرمانہ دلوانے کی کارروائی ۔

**Popular assembly : (n)** عوامی مجلس ۔

**Popular front : (n)** [tr.Sp. 'frente popler.'] حزب مخالف ؛ بائیں بازو کی جماعت ؛ کوئی سیاسی پارٹی یا منظم گروہ جو بائیں بازو کے عناصر کی نمائندگی کرتا ہو۔

**Popularity : (n)** قبول عام ؛ ہردل عزیزی ؛ مقبولیت عام ۔

**Popularization : (n)** (۱) ہر دل عزیز بنانا ؛ عام پسند بنانا۔ (۲) ہر دل عزیزی ؛ عام پسندی ؛ مقبولیت عام؛ ترویج عام ؛ تشہیر عام ۔

**Popularize : (v)** (۱) ہر دل عزیز کرنا ؛ مقبول عام کرنا ؛ عام شہرت یا عام رواج دینا ؛ عام پسند بنانا ۔ (۲) جمہوری بنانا؛ عوامی بنانا ؛ (حق رائے دہی وغیرہ) عام کرنا ۔ (۳) (کسی ٹیکنیکل موضوع کو) عام فہم انداز میں پیش کرنا؛ عام فہم بنانا ۔

**Popularizer : (n)** مقبول عام کرنے والا ؛ عام پسند بنانے والا ؛شہرت عام یا رواج عام بخشنے والا ؛ عام کرنے والا ؛ عام فہم بنانے والا ۔

**Popularly : (adv.)** (۱) عمومی حیثیت سے ؛ جمہوری طور پر ۔ (۲) عام فہم یا عام پسند طریقے سے ۔ (۳)ہردلعزیزی سے ؛ مقبول عام ہوکر ۔ (۴) عام طور پر ۔

**Populate : (a)** [med. L . 'Populatus.'] (شعریات) آباد ؛ بساہوا؛ باشندوں سے بھرا ہوا ؛ پوری طرح آباد ۔

**Populate : (v)** [med. L.' populare.] (۱) بسانا ؛ آباد کرنا ۔(۲) (کسی ملک کو) آبادی میں منتقل کرنا؛ لوگوں کو (کسی ملک میں) بسنے کے لئے بھیجنا ؛ آبادی فراہم کرنا (کسی ملک کے لئے) ۔ (۲) بسنا ؛ آباد ہونا ؛ (کسی ملک میں) بودوباش اختیار کرنا۔

**Population : (n)** (۱) (کسی جگہ کا) درجۂ آبادی ؛ آبادی کا اوسط؛ آبادی کے گنجان ہونے کا درجہ ۔ (۲) کسی جگہ یا علاقے میں آباد تمام لوگ ؛ کل آبادی؛ آبادی ؛ (کسی مقام کے) باشندے ؛ (بستی وغیرہ کے) لوگ۔ (۳) (کسی رقبے میں موجود) چیزوں کی کل مقدار یا تعداد ۔ (۴) آبادی؛ بساؤ ؛ بسنے یا بسانے کا عمل یا طریق عمل ؛ آباد ہونے یا کرنے کا عمل یا طریقہ ۔ (۵) (مرضیات) اشخاص، اشیاء یا مدات کا وہ مجموعہ جس سے شماریات کی رو سے اندازہ کرنے کے لئے نمونے اخذ کئے جائیں ۔

**A I Population :** فوجی صلاحیت کے لحاظ سے سب ادنیٰ طبقہ ۔

**C 3 Population :** فوجی صلاحیت کے لحاظ سے سب سے اعلیٰ طبقہ ۔

**Population cycle : (n)** (حیوانیات) دور آبادی ۔

**Population dynamics : (n)** ایک شعبۂ علم جس کا تعلق آبادی کی جسامت اوران کے عوامل سے ہے جو آبادی کے یکساں رہنے ، گھٹنے یا بڑھنے پر اثرانداز ہوتے ہیں ۔

**Population explosion : (n)** (حد عمر اور شرح ولادت دونوں میں اضافے کی وجہ سے) آبادی کا بے حد اضافہ ؛ بہت زیادہ آبادی بڑھ جانا ؛ کثرت آبادی ۔

**Population pressure : (n)** کسی آبادی میں رونما ہونے والے وہ سارے عوامل (مثلاً آبادی میں اضافہ یا دستیاب اشیائے خوردنی کا حد سے زیادہ صرفہ) جو کسی مقام کو اپنی آبادی کا کفیل ہونے کے قابل نہیں رہنے دیتے اور جن کی وجہ سے ہجرت اور توسیع پسندی یا آبادی کے انحطاط زفنا جیسے نتائج سامنے آتے ہیں ؛ آبادی کا دباؤ ۔

**Populationist : (n)** (۱)ضبط تولید کا حامی ، آبادی کو کنٹرول میں رکھنے کا حامی ۔ (۲) پیدائش و اموات کے اعداد و شمار جمع کرنے والا ؛ اس طرح آبادی کی حالت کا اندازہ لگانے والا ۔

**Populin : (n)** [Fr. 'populine.'] سفیدے کے درخت (aspen) سے نکالا جانے والا سفید بلوری مادہ ($C_2 H_{22} O_8$) سفیدہ۔

**Populism : (n)** قبضۂ جمہور یا ملکیت جمہور کا اصول ؛(سیاسیات) عوامیت ۔

**Populist : (n)** (۱) قبضۂ جمہور کا حامی ؛ حامئ قبضۂ جمہور (ریاست ہائے متحدہ امریکا کا ایک سیاسی فرقہ جو فروری ۱۸۹۲ء میں اس مقصد کے تحت قائم ہوا تھا کہ

اور محصول و آمدنی و ٹیکس کی شرح درجہ وار ہو۔
(۳) حامیِ عوامیت : ملکیت جمہور کا ایک رکن ( روس کی ایک اشتراکی سیاسی جماعت جو اجتماعیت (Collectism) کا حامی تھا)؛ دیکھو Collectivism۔

**Populistc : (a)** ملکیت جمہور کے اصول سے متعلق یا اس کا۔

**Populous : (a)** [L. 'populosus.'] (۱) گنجان : گھنی آبادی والا : کثیر آبادی رکھنے والا : کھچا کھچ بھرا ہوا۔ (۲) (وقت یا موسم) پیدا کرنے والا : بچہ خیز : بارآور: زرخیز : ثمر آور : کثیر زا : ثمر خیز: بہتات سے پیداکرنے والا: بھر پور۔

**Populously : (adv.)** گنجان طور پر : کثیر الآباد ہوکر : بہتات کے ساتھ۔

**Populousness : (n)** کثرت آبادی : بہتات : فراوانی: افراط: کثرت۔

**Populus : (n)** [f.L.Poplar] جنس حور: جنس تبریزی۔

**Populus Alba : (n)** (نباتیات) سفیدہ۔

**Populus Ciliata : (a)** (نباتیات) پلا چ۔

**Populus Nigra : (n)** (نباتیات) کبودہ۔

**Porbeagle : (n)** [Origin unknown.] Lamna نوع کی شارک مچھلی جو کھائی جاتی ہے : (خصوصاً) lamna Cornubica جو کبھی دس فٹ تک لمبی اور جس کی تھوتھنی نوک دار ہوتی ہے : ماکریل شارک : لیّا (مچھلی)۔

**Porcelain : (n)** [Fr. 'porcelaine.'] (۱) چینی: چینی مٹی۔ (۲) چینی کے برتن: چینی مٹی سے بنی کوئی چیز۔ (۳) (مجازاً بطور صفت) نازک : لطیف : کانچ جیسا : جو آسانی سے ٹوٹ جائے: چینی مٹی کا بنا ہوا۔ (۴) کوڑی (صرف Porcelain shell میں)۔

**Porcelain cement : (n)** چینی مٹی کی بنی چیزوں یا مشینوں کو جوڑنے کا مسالا : چینی سیمنٹ۔

**Porcelain-clay : (n)** چینی مٹی : گل چینی۔

**Porcelain-crab : (n)** Porcellana جنس کا کیکڑا جس کا کھوپڑا چینی مٹی جیسا چکنا اور چمک دار ہوتا ہے۔

**Porcelain crucible : (n)** چینی کی کٹھالی۔

**Porcelain jasper : (n)** (معدنیات) ایک قسم کی سخت اور قدرتی طور پر پکی ہوئی مٹی جو یشب (Jasper) کے مشابہ ہوتی ہے۔

**Porcelain paper : (n)** دبیز و شفاف کاغذ جس کے شادی کارڈ وغیرہ بنتے ہیں۔

**Porcelain shell : (n)** کوڑی۔

**Porcelain tower : (n)** چین کا نام (Nankin) نانکن کا مشہور منارہ جو چینی مٹی کے کھپروں (tiles) سے آراستہ ہے : چینی منارہ : چینی ٹاور۔

**Porcelainize : (v)** چینی مٹی میں تبدیل کرنا: چینی مٹی بنانا: چینی مٹی جیسا بنانا۔

**Porcelainous : (a)** چینی نما : چینی مٹی جیسا : چینی کاسا: چینی کا: جس میں چینی مٹی کی خاصیت ہو: جس میں چینی ہو : چینی دار۔

**Porcellaneous : (a)** چینی نما: چینی مٹی جیسا : چینی کاسا : چینی کا: جس میں چینی مٹی کی خاصیت ہو: جس میں چینی ہو : چینی دار۔

**Porcellanic : (a)** چینی نما: چینی کاسا: چینی مٹی کے مشابہ۔

**Porcellanite : (n)** [G. 'porzellanit.'] (معدنیات) ایک قسم کی سخت اور قدرتی طور پر پکی ہوئی مٹی جو یشب(Jasper) کے مشابہ ہوتی ہے۔

**Porcellanous : (a)** دیکھو Porcellaneous

**Porch : (n)** [L. 'porcicus.'] پورچ: وہ چھتا جو مکان کے دروانے کے سامنے ہو : برساتی: پیش دہلیز: پیش گاہ: ڈیوڑھی۔

The Porch / Philosophy of the Porch : (۱) ایتھنز کی مشہور عمارت جس میں زینو درس دیا کرتا تھا : رواق۔
(۲) (فلسفہ) رواقی فلسفہ : مذہب رواقئین : فسلفۂ رواقئین۔

**Porch box : (n)** (۱) برساتی میں رکھا ہوا بکس یا گملا جس میں پھول یا آرائشی پودے اگانے کے لئے مٹی بھری رہتی ہے۔
(۲) دروانے پر لگا خانہ خانہ بنا ہوا بکس جس میں دودھ والا دودھ کی بوتلیں رکھ جاتا ہے۔

**Porch climber : (n)** اوپری منزل کی کھڑکیوں سے مکان میں داخل ہونے والا (چور یا نقب زن)۔

**Porched : (a)** برساتی وار۔

Porchless : (a) بے برساتی کا ۔

Porcine : (a) [L. 'porcinus.'] (۱) خوکی : خنزیری؛ سور کا۔ (۲) خوک صفت : خنزیر صفت : سور جیسا ۔

Porcupine : (n) [OFr. 'porcespine.'] (۱) سیہہ : خار پشت : اس کی تصویر یا اس جیسی کوئی چیز ۔ (۲) خار پشت مشین (روئی وغیرہ دھننے کے لئے ہوتی ہے) : دندانہ دار مشین ۔ (۳) ان جانوروں کے نام کا جز جن کی پشت پر کانٹے ہوتے ہیں مثلاً Porcupine ant-eater, Porcupine fish وغیرہ ۔

Porcupine ant-eater : (n) آسٹریلیا کا ایک خار پشت جانور جو دودھ پلانے والے حیوانات کے سب سے نچلے سلسلے سے تعلق رکھتا ہے اور جس کے بول و براز اور توالد و تناسل کے لئے ایک ہی راستہ ہوتا ہے : مور خور خار پشت ۔

Porcupine crab : (n) ایک جاپانی کیکڑا جس کا کھپرا اور اعضا خار دار ہوتے ہیں : خار پشت کیکڑا : خار پشت سرطان۔

Porcupine fish : (n) ایک مچھلی جس کی جلد خار پشت ہوتی ہے : خار پشت مچھلی : بحری سیہی : بحری خارپشت ۔

Porcupine grass : (n) (۱) آسٹریلیائی گھاسوں کی نوع جن کی پتیاں سخت اور تیز نوک والی ہوتی ہیں ۔ کٹیلی گھاس ۔ (۲) مغربی امریکا کی ایک گھاس جس میں لمبی اور سخت سونگیں (مثلاً جو وغیرہ میں) ہوتی ہیں : سونگ دار یا بالو دار گھاس ۔

Porcupine-wood : (n) ناریل کے درخت کی لکڑی جسے کاٹنے پر سیہی کے کانٹوں جیسے نشانات نظر آتے ہیں۔

Porcupinish : (a) سیہی کا سا : خار پشت کا سا ۔

Porcupiny : (a) دیکھو Porcupinish

Pore : (n) [L.'porus.'] باریک منہ یا سوراخ (عموماً وہ جو ننگی آنکھوں سے نہ دیکھا جاسکتا ہو) جس سے ہوکر سیال چیزیں گزرتی یا گزر سکتی ہوں : مسام؛مثم : منفذ : (جمع منافذ) ۔

Pore : (v) [ME. 'pure, poure, power.'] (۱) مطالعے میں غرق ہونا : مطالعے میں ڈوب جانا : نہایت غور سے مطالعہ کرنا (کتاب وغیرہ کا) : پوری توجہ سے کچھ تلاش کرنا ۔ (۲) (مجازاً) غور کرنا : غوروخوض کرنا ۔ (۳) غور سے دیکھنا : ٹکٹکی باندھ کر دیکھنا۔(۳) غور و فکر کے بعد کسی نتیجے پر پہچنا ۔

Pore- plate : (n) کیڑے مکوڑوں کی ناک : کسی کیڑے کا عضو شامہ۔

Porer : (n) نہایت استغراق سے مطالعہ کرنے والا : پوری توجہ سے یا ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے والا : غوروخوض کرنے والا۔

Porge : (v) [Judeo- spanish. 'porgar.'] یہودی رسم کے مطابق ذبیحے کو نس ، پٹھے وغیرہ نکال کر شرعی طور پر پاک کرنا ۔

Porger : (n) ذبیحے کو صاف کرنے والا ۔

Porgy / Paugie : (n) [of doubtful origin.] (امریکا) مختلف قسم کی سمندری مچھلیوں Sparidae کو کہتے ہیں (خاص کر) Sparidae یا سمندری بریم کی شمالی امریکی قسمیں : (مقامی) دوسرے خاندانوں کی مچھلیوں کو بھی کہتے ہیں ۔

Poricidal : (a) مسامات سے کھلنے والا یا پھٹنے والا ۔

Porifera : (n) [mod. L. n. pl. of 'porifer.'] (حیوانیات)مسامداران: اسفنج۔

Poriferan : (a) اسفنجی : مسامداروں کا یا ان سے متعلق ۔

Poriferan : (n) مسامدار اسفنج ۔

Poriferous : (a) (۱)مسامدار ۔ (۲) اسفنجی : مسامداروں کا یا ان سے متعلق ۔

Poringly : (adv.) نہایت غور و خوض کے ساتھ : نہایت استغراق سے: پوری توجہ کے ساتھ : مستغرق ہوکر : نہایت غور سے۔

Porism : (n) [Late L.'porisma.'] (۱) (ہندسہ) مسئلہ کثیرالحل: مسئلہ استنباطی: بین عملی و اثباتی مسئلہ : سوال کثیر الجواب : ایسا مسئلہ یا سوال جس کے لاتعداد حل یا جواب ہوں ۔ (۲) بدیہی نتیجہ : ضمنی نتیجہ: فرع۔

Porismatic / Poristic : (a) مسئلہ کثیر الحل سے متعلق یا اس کی نوعیت کا : استنباطی ۔

Porite : (n) [mod. L. 'porites.'] (حیوانیات) Poritidae خاندان یا Porites نوع کا کوئی مونگا : مسامدار مرجان ۔

Poritiid : (a) Poritidae خاندان سے متعلق یا اس جیسا : مسامدار مونگوں جیسا۔

Poritoid : (n) مسامدار مونگا : مسامدار مرجان ۔

Pork : (n) [L.'porcus.'] (۱) (تاریخ) سور : خوک : خنزیر۔ (۲) سور کا گوشت (خصوصاً تازہ) ۔ (۳) (امریکی

عامیانہ) رقوم : وظائف یا سرکاری نوکریاں جنہیں سیاست داں حلقہ بطور امداد استعمال کرتا ھے اور فلاح عامہ سے زیادہ اس بات کو وہ سیاسی رعایت سمجھتا ھے ؛ (وفاقی) حکومت سے کسی ضلعے کے لئے حاصل کی ہوئی رقم ، پوزیشن وغیرہ۔

Pork-barrel : (n) (امریکی عامیانہ) وفاقی یا مرکزی خزانہ جسے مقامی کاموں کے لئے رقوم حاصل کرنے کا ذریعہ سمجھا جاتا ھے ؛سرکاری پروجیکٹ یا وہ صرفہ جو زیادہ منافع بخش ہو یا جس سے زیادہ نفع کمایا جاسکے۔

Pork burger : (n) سور کے گوشت سے بنایا ہوا سینڈ وچ۔

Pork-butcher : (n) سور قصائی : سور قصاب : سور کا (تازہ) گوشت بیچنے والا۔

Pork-pie : (n) (۱) سور کا قیمہ بھر کر بنایا ہوا سنبوسہ یا سموسا۔ (۲) دیکھو Pork-pie hat ۔

Pork- pie hat : (n) ایک قسم کی ٹوپی جس کے چاند (چندیا) چپٹی ہوتی ھے اور چھجا چاروں طرف اوپر کو مڑا ہوتا ھے۔

Pork tapeworm : (n) سور جونک : ایک قسم کی جونک جس کا لاروا سور کے کچے یا ناقص طور سے پکے ہوئے گوشت کے ساتھ انسان کی آنتوں میں پہنچ جاتا ھے اور بڑا ہونے کے بعد نقصان پہنچاتا ھے۔

Pork wood : (n) (۱) ایک قسم کی جھاڑی یا چھوٹا درخت جو افریقہ کے گرم حصوں میں ہوتا ھے۔ (۲) ویسٹ انڈیز کی Pigeon- wood, Beef-wood یا Cork-wood وغیرہ۔

Porker : (n) (۱) جوان سور جو ذبح کرنے کے لئے پالا گیا ہو۔ (۲)سور کا بچہ جو ذبح کرنے کے لئے پالا جاتا ھے۔

Porket : (n) سور کا بچہ : چھوٹا سور : (بول چال) : دیکھو Porker ۔

Porkling : (n) جوان سور : سور کا بچہ : چھوٹا سور۔

Porky : (a) سور کا: سور کی طرح : (روزمرہ) موٹا تازہ : چربیلا : چربی دار۔

Porky : (n) [f. 'Porcupine + -y.] دیکھو Porcupine

Porn : (n) (روز مرہ میں) Pornography کا مخفف۔

Porno : (a) جس میں رنڈیوں، بیواؤں کے حالات لکھے ہوں : فحش نگری کا یا اس سے متعلق : فحش نگارانہ؛ فحش۔

Porno : (n) (۱) رنڈیوں یا قحبہ عورتوں کی زندگی یا ان کے کردار و اطوار کا بیان : رنڈی بازی کا بیان : (سماجیات) فواحش نامہ : رنڈیوں کا بیان۔ (۲) ادب یا فن میں فحش موضوعات کا اظہار : فحش نگاری : شہوت انگیز تحریر یا تقریر : جنسی؛ اشتعال انگیزی کے لئے بنائی ہوئی تصویر یا مجسمہ۔ (۳) رسالہ ،کتاب وغیرہ جس میں رنڈیوں کے حالات زندگی ہوں : فحش کتاب۔

Porno - : یہ سابقہ یونانی زبان کے لفظ Porne سے نکلا ھے جس کے معنی ہیں "قحبہ" ، "فاحشہ" وغیرہ۔

Pornocracy : (n) [f.Porno + cracy.] (سیاسیات) طوائف شاہی : حکومت رنڈیاں : قحبہ راج؛ بیسوا راج؛ وہ حکومت جس میں بازاری عورتوں کا اثر غالب ہو : (خصوصاً) دسویں صدی کے صنف اول کی کی رومی حکومت۔

Pornocrat : (n) قحبہ حکومت کا ایک ممبر۔

Pornograph : (n) (۱)فحش نگار۔ (۲) فحش یا شہوت انگیز تحریر یا تصویر۔

Pornographic : (a) دیکھو Porno : (a)

Pornography : (n) [Gr. 'pornograpos.'] دیکھو Porno : (n)

Poro- : (comb) [Gr. 'poros.'] جزو ترکیبی بمعنی Pore مسام۔

Porocephaliasis : (n) Porocephalidae خاندان کے زبان دار کیڑے کی کثرت یا اس سے پیدا شدہ بیماری۔

Porocephalidae : (n) زبان والے کیڑوں کا خاندان۔

Porocephalus : (n) زبان دار کیڑوں کی ایک نوع۔

Porocyte : (n) (خلویات) مسام خلیہ۔

Porogamic : (a) منفذی زواجیت کا یا اس سے متعلق۔

Porogamy : (n) منفذی زواجیت : مسامی زواجیت۔

Porometer : (n) (نباتیات) مسامیت پیما۔

Poroplastic : (a) (جراحی) مسام دار اور شکل پذیر : مسام دار ملائم۔

Poroscope : (n) (۱) مسام بیں۔ (۲) (نباتیات) مسامیت بیں۔

Poros : (a) [Gr. 'poros.'] (نباتیات) مسام دار : جس میں مسلسل مسامات ہوں۔

Porosis : (n) (جراحی) عظم پیوندی : ہڈی جڑنا۔

Porosity : (n) [med. L. 'Porosus'.] (۱) مسام داری : مسام دار ہونا: مسامیت۔ (۲) مسام دار حصہ : مسام دار ڈھانچہ یا ساخت : خلو : خالی جگہ۔ (۳) منفذ : مسام۔

Porous : (a) [med. L. 'porosus.'] مسام دار : جس میں مسامات کثرت سے ہوں : پراز مسامات : نہایت باریک سوراخوں والا جن سے پانی، ہوا، روشنی وغیرہ گزر سکتی ہو۔

Porous plaster : (n) سوراخ دار یا جال دار پلاسٹر (جو معالجاتی استعمال میں آتا ہے)۔

Porously : (adv.) مسام دار طور پر۔

Porousness : (n) دیکھو Porosity

Porphyr- / Porphro - : (comb.) یونانی لفظ Porphyros سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "اغوان"، اور "سنگ سماق"۔

Porphyra : (n) ایک قسم کی سرخ کائی : اشنۂ سرخ : (نباتیات) قرمزیہ۔

Porphyrian : (a) [L. 'Porphyrius. '] عیسائیت کے مخالف نو افلاطونی فلسفی Porphyry یا Porphyrius (۲۳۲ تا ۳۰۶ء) اور اس کے عقائد کا یا اس سے متعلق۔

Porphyrian : (n) Porphyry کا شاگرد یا پیرو۔

Porphyrian scale / -tree : (n) شجرۂ نسب کی روشنی میں انسان کی تعریف۔

Porphyrio : (n) [L.] (طیوریات) یورپی مرغابی (جو ارغوانی رنگ کی ہوتی ہے) جنس ارغوانی مرغابی۔

Porphyrite : (n) [L. 'porphyrites.'] (معدنیات) غیر طبقی چٹان: آتش فشانی چٹان۔

Porphyritic /-al : (a) [med. L. 'porphyriticus.'] (قدیم ماہرین معدنیات کی) غیر طبقی یا آتش فشانی چٹان کا یا اس سے متعلق (جدید ماہری معدنیات کی) غیرطبقی یا آتش فشانی چٹان جیسا : (خصوصاً جس میں واضح طور پر قلمیں یا قلمی ذرات موجود ہوں۔

Porphyritically : (adv.) غیر طبقی آتش فشانی چٹان کے سے انداز میں۔

Porphyrogenite : (n) [med. L. 'porphyrogenitus.'] (ابتداءً استنبول میں) وہ بچہ جو شاہی گھرانے میں پیدا ہوا ہو : جو بچہ اپنے باپ کی تاج پوشی کے بعد پیدا ہوا ہو۔

Porphyrogenitism : (n) شاہی خاندان کا وہ نظریۂ توارث یا جانشینی جس میں اس لڑکے کو جو باپ کی تاج پوشی کے بعد پیدا ہوا ہے اس لڑکے پر جو تاج پوشی سے پہلے پیدا ہوا تھا، ترجیح دی جاتی ہے۔

Porphyrogeniture : (n) شاہی گھرانے میں پیدا ہونا : باپ کی تاج پوشی کے بعد پیدا ہونا۔

Porphyroid : (n) [f. Porphyry + -oid] (ارضیات وغیرہ) غیر طبقی یا آتش فشانی چٹان سے مشابہ کوئی چٹان: غیر طبقی ساخت کی چٹان : آتش فشانی ساخت کی چٹان۔

Porphyroid : (a) غیر طبقی یا آتش فشانی چٹان سے مشابہ: غیر طبقی ساخت کی۔

Porphyry : (n) [Gr. Porphyrios.'] (۱) سنگ سماق۔ (۲) (ارضیات) غیر طبقی چٹان : آتش فشانی چٹان: سماقی چٹان۔

Porphyry : (a) (تاریخ) فرخور یوس (افلاطونی فلسفی (۲۳۲-۳۰۶ء) جو عیسائیت کا مخالف تھا)۔

Porphyry chamber : (n) بزنطین میں شہنشاہوں کے محل کا ایک کمرہ۔

Porphyry copper : (n) ادنیٰ قسم کے منتشر تانبے کا بڑا تودا (decposit)۔

Porphyry -shell : (n) Murex جنس کا وہ گھونگا جس سے رنگنے کا ارغوانی رنگ حاصل کیا گیا تھا : ارغوانی گھونگا یا صدفہ۔

Porpoise : (n) [ME. 'Porpays, perpoys.'] (۱) سنگ ماہی : خنزیر بحری : پونس مچھلی : سوس : نیل ماہی کے سلسلے کی ایک چھوٹی پستان دار مچھلی جو تقریباً پانچ فٹ لمبی ہوتی ہے اور جس کا اوپری حصہ سیاہی مائل اور نچلا حصہ قدرے زرد ہوتا ہے۔ نیز جو ڈالفن کی طرح گول اور گٹھل تھوتھنی والی ہوتی ہے : (نیز) دوسری چھوٹی چھوٹی فیل ماہیاں۔ (۲) چھوٹی دندان دار غول پسند وھیل مچھلی۔

Porpoise : (v) اڑتے یا اترتے وقت (ہوائی جہاز کا) کئی بار غوطے لگانا یا قلا بازیاں کھانا۔

Porpoise oil : (n) ایک تیز پیلے رنگ کا تیل جو پور پوئز مچھلی کے جسم، سر یا جبڑے وغیرہ سے حاصل کیا جاتا ہے: ڈالفن مچھلی کا تیل۔

Porporate : (a) ارغوانی: اودا: جامنی : سوسنی۔

Porraceous : (a) [L.'porraceus.'] Leek کی رنگ کا : لیک جیسا ۔ لیک جیسا سبز؛ گندنے کے رنگ کا سبزی مائل ۔

Porrect : (v) [Pa. PPl. Stem of L. 'porriger.e'] (۱) (تاریخ موالید) پھیلانا ؛ کھولنا ؛ کشادہ کرنا ؛ وسیع کرنا ؛ بڑھانا؛ (عموماً کسی عضو جسیم کا) ۔ (۲) (کلیسائی قانون) (کسی دستاویز وغیرہ کا) ملاحظہ یا اصلاح کے لئے پیش کرنا ؛ رکھنا ۔

Porrect : (a) [L. 'porrectus. '] (حیوانیات) پھیلا ہوا ؛ کشادہ ؛ دراز شدہ ؛ بڑھا ہوا (خصوصاً آگے کو) ۔

Porrection : (n) (کلیسا) پیشکش۔

Porret : (n) [L. 'porrum.'] (صرف بول چال میں) لیک (Leek) یا پیاز کا چھوٹا پودا ۔

Porridge : (n) [alt. of Pottage.] (۱)گوشت، سبزیوں اور جو سے بنا ہوا سوپ ۔ (۲) جو یا جوار کا دلیا ۔ (۳) دیوانی ہانڈی ؛ کھچڑی ؛ ملغوبہ ؛ معجون مرکب؛ ہلکی یا پتلی چیز ؛ کمزور چیز ۔

Porridge-pan : (n) [Keep your breath to cool your porridge.] اپنی نصیحت تہ کر رکھئیے آپ ہی کام آئے گی ؛ اپنی رائے اپنے پاس رکھئیے ۔

Porridge-pan/ - pot : (n) وہ برتن جس میں دلیا بنایا جاتا ہے ۔

Porridge-stick : (n) ڈوئی یا ڈہتھی جس سے دلیا چلایا جاتا ہے۔

Porriginous : (a) [f. next.] سعفی مریض ؛ جس میں بھوسی کا مرض ہو ؛ جس کے سر سے پپڑیاں سی چھوٹتی ہوں۔

Porrigo : (n) [L.] سر کی مختلف بیماریوں کا نام جن میں سر کی جلد خشک رہتی ہے اور اس سے بھوسی یا پپڑیاں سی نکلتی ہیں ؛ قراع؛ قراع الراس ؛ سعفہ ؛ کچلی ۔

Porringer : (n) [Fr. 'Potager.'] (۱) شوربا دان ؛ ایک قسم کا چوڑے دستے والا پیالہ جس میں (بچے) شوربا، دلیا وغیرہ پیتے ہیں۔ (۲) (مزاحاً) اس پیالے کی شکل کا ہیٹ ۔

Port : (n) (۱) بندرگاہ ؛ بندر؛ (طوفان سے بچنے کے لئے) جہازوں کا مامن۔ (۲) وہ شہر جہاں بندرگاہ ہو (خصوصاً وہ جگہ جہاں کسٹم افسر متعین ہو)۔ (۳) (مجازاً) مامن؛ ملجا و ماویٰ ؛ جائے پناہ ۔ (۴) ہوائی اڈا۔ (۵) وہ بندرگاہ جہاں سے بیرونی یا برآمدی اشیاء ملک میں داخل ہوتی ہیں یا جہاں سے غیر ملکیوں کو ملک میں داخل ہونے کی اجازت ملتی ہے۔ (۶) منزل ۔

Close port : بند، بندرگاہ (جو اندرون ملک میں کسی دریا کے کنارے واقع ہو) ۔

Free port : (۱) کھلی بندرگاہ جس میں ہر قوم و ملک کے جہازوں کو مال اتارنے، چڑھانے کی اجازت ہو۔ (۲) درآمد و برآمد کے محصول سے مستثنیٰ۔

Port : (n) [L. 'porta.'] (۱) پھاٹک ؛ دروازہ (خصوصاً) قلعہ بندشہر کی شہر پناہ کا (زیادہ تر اسکاتستان میں بولتے ہیں)؛ شہر پناہ کے دروازے پر وہ بازار جہاں اجرت پر مزدور ملتے ہیں۔ (۲) (بحری) جہاز کے پہلو کا دروازہ (جس سے ہوکر آتے جاتے یا مال لادتے اتارتے ہیں)؛ جنگی جہاز کا روزن یا رخنہ جس سے توپ، بندوق وغیرہ داغی جاتی ہے ؛ (اب) ہوا اور روشنی کے لئے بنایا ہوا روزن ؛ روشن دان یا اس کا پٹ ۔ (۳) (میکانیات)بھاپ، گیس وغیرہ نکلنے کا سوراخ؛ روزنہ ؛ باب؛ پورٹ ۔ (۴)لگام کا خم دار دہانہ ۔ (۵)آتشیں اسلحہ کا وہ سوراخ جس سے خالی کارتوس باہر آجاتے ہیں؛ مشین گن وغیرہ کا وہ دہانہ جس سے میگزین میں کارتوس بھرے جاتے ہیں ۔ (۶)مسلح گاڑیوں یا قلعے کی فصیلوں کا وہ رخنہ جس سے بندوقیں دغتی ہیں۔

Steam port : (n) بھاپ انجن کا وہ سوراخ جس سے استوانی میں بھاپ جاتی ہے یا اس سے نکلتی ہے۔

Port : (n) [L.portare.'] (۱) انداز و اطوار؛ چال ڈھال ؛ انداز خرام ؛ ظاہری طور طریقہ ؛ رویہ ؛ سبھاؤ؛ ڈھنگ؛ روش ؛ طرز عمل؛ برتاؤ ۔ (۲) (کسی بات کا) مطلب ؛ معنی ؛ منشا ؛ مفہوم ؛ نفس مضمون؛ غایت ۔ (۳) (فوج) وہ حالت جو فوجی حکم "Port arms" سے مراد ہے؛ دیکھو Port (v)

Port : (n) [Origin doubtful.] (۱) جہاز کا بایاں پہلو ؛ سمت چپ ؛ (نیز) ہوائی جہاز کا بایاں پہلو۔ (۲) (توصیفاً یا بطور صفت) جہاز کے بائیں پہلو کی جانب؛ جہاز کے بائیں پہلو کی طرف واقع ؛(مزاحاً) بایاں ؛ چپ ۔

Port : (n) [Shortened . ' O Porto (wine) '] (۱) گہری سرخ پرتگالی شراب جس کا ذائقہ میٹھا اور قدرے تیز ہوتا ہے ؛ پورٹ ؛ شراب پرتگالی ؛ نیز توصیفاً (۲) کسی ملک کی بھی شراب جو پرتگالی شراب جیسی ہو۔ (۳) گہرا سرخ رنگ ۔

Port : (n) [Gael . 'port.'] زوردار سر؛ بین کی قسم کے اسکاتستانی باجے (بیگ پائپ) کی آواز۔

Port - hole : (n) (۱) روشن دان جو جہاز کے پہلو میں ہوتا ہے : روزنہ ۔ (۲) دیوار میں بنا ہوا رخنہ جس سے بندوق داغی جاسکے : کسی دوسری چیز میں بنا ایسا ہی رخنہ ، بھٹی کے پٹ میں بنا ہوا رخنہ ۔ (۳) گیس، بھاپ یا پانی نکلنے کے لئے بنا ہوا سوراخ (خصوصاً کسی بھاپ انجن میں) ۔

Port- mouth : (n) دیکھو Port-bit

Port of call : (n) (۱) بیچ کی بندر گاہ جہاں مرمت، سامان رسد یا کوئلہ وغیرہ لینے یا ایک سے دوسرے جہاز پر مال منتقل کرنے کی غرض سے جہازوں کو رواجاً ٹھہرا جاتا ہے ۔ (۲) دوران سفر کی منزل : (خصوصاً) وہ جگہ جہاں عادتاً جایا جاتا ہو ۔

Port of discharge : (n) وہ بندر گاہ جہاں کوئی جہاز ارادتاً اور بلا ضرورت اپنا کچھ یا سارا مال اتار دیتا ہے ۔

Port of entry : (n) (۱) وہ جگہ جہاں سے بیرونی اشیاء کسٹم ہاؤس کے ذریعہ درون ملک آتی ہیں ۔ (۲) وہ جگہ جہاں سے کسی غیرملکی کو کسی ملک میں داخل ہونے کی اجازت دیٔ جاتی ہے ۔

Port of London authority : (n) بندر لندن کی انتظامی جماعت (یہ بلدیہ ہے جو ۱۹۰۸ء میں بندر اور گودیوں کے انتظام کے لئے مقرر کی گئی تھی) ۔

Port - pay : (n) کسی کے جہاز کو بندرگاہ میں جتنی دیر روک رکھا گیا ہو اتنے وقت کی مزدوری یا اجرت : (جہاز کو) بندرگاہ میں روکے رکھنے کی اجرت ۔

Port- piece : (n) ایک قسم کی جہازی توپ یا بندوق جو اب متروک ہے ۔

Port- rope : (n) جہاز کے روشن دان کے ڈھکن کو اٹھانے یا گرانے والی رسی : روشن دان کا پٹ کھولنے یا بند کرنے والی رسی ۔

Port- Royal : (n) وار سلیز کے قریب واقع ایک عیسائی خانقاہ کا نام جو سترہویں صدی عیسوی میں جینسینی عقیدہ (Jansenism) اور اس کی تعلیمات سے متعلق ایک فرقے کی رہائش گاہ بن گئی ۔

Port - Royalist : (n) اس خانقاہ میں رہنے والا : جینسینی عقیدے کا حامی یا پیرو ۔

Port- stopper : (n) برج گرداں جہاز میں توپیں داغنے کے لئے بنے ہوئے رخنوں کو بند کرنے کا گھومنے والا ڈھکن :رخنہ بند ۔

Port : (n) [by shortening.] (۱) پورٹ مینٹو: سفری تھیلا (کپڑے اور دیگر لوازمات کے لئے) : چمڑے کا بیگ جس میں دو برابر حصے الگ الگ ہوتے ہیں اور کتاب کی طرح بیچ سے کھلتے ہیں ۔ (۲) خاص قسم کی کھونٹی جس پر کپڑے ٹانگے جاتے ہیں۔ (۳) توصیفاً Portmanteau word-

Port : (v) [L. 'portare.'] (فوج) (نیزے، برچھے، بلم وغیرہ کو) دونوں ہاتھوں سے تھامنا یا پکڑ کر چلنا : سنبھالنا؛ تولنا : (خصوصاً) (رائفل وغیرہ کو) جسم سے قریب رکھتے ہوئے اس طرح آڑا ترچھا پکڑنا کہ اس کی نال بائیں شانے کے وسط کے مقابل ہو؛ (اسی طرح تلوار وغیرہ کو بھی) سینے کے سامنے ترچھا رکھنا (خاص کر Port arms کا حکم ملنے پر) ۔

Port : (v) [f. Port (n)] (۲) (جہاز کا) بندر گاہ کی طرف مڑنا یا جانا ۔ (۱) دیکھو To port the helm-

To port / To port the helm : پتوار کو جہازکے بائیں طرف رکھنا یا موڑنا ۔

Port admiral : (n) بندرگاہ کی بحری فوج کا سپہ دار : پورٹ ایڈمیرل ۔

Port arms : (n) (فوجی حکم) رائفل بدست! (تلوار یا بندوق کو) سینے کے سامنے ترچھا رکھو ۔

Port-bar : (n) (۱) بندر گاہ کے دہانے پر کوئی کم گہرا مقام۔ (۲) مضبوط بلیوں یا شہیتر کے ٹکڑوں کو جوڑ کر بنائی ہوئی روک یا روکار جو جہازوں کو روکنے کے لئے کسی دریا یا بندر گاہ کے دہانے پر لگی ہو ۔

Port- bit : (n) لگام جس کا منہ والا حصہ محراب نما ہوتا ہے: محراب نما لگام ۔

Port-bound : (a) جسے مخالف ہواؤں نے بندر گاہ میں روک رکھا ہو: مخالف ہوا کی وجہ سے بندر گاہ میں روکا ہوا: بندر گاہ بند ۔

Port captain : (n) جہاز کے بندر گاہ پر قیام کے دوران سرکاری نگراں۔

Port - charge : (n) بندر گاہ کو استعمال میں لانے کا حصول: بندر گاہی محصول ۔

Port- crayon : [Fr. 'Porte-crayon.'] پنسل گیر : چاک گیر ۔

Port-duty : (n) دیکھو Port chrge

Port egmont hen : (n) [f. ' Port Egmont .'] چمڑے کا چپٹا بٹوا : منی پرس : چمڑے کی پاکٹ بک ۔

Port - trust : (n) (معاشیات) محکمہ بندر۔

Port -way : (n) روزنہ ؛ باب؛ پورٹ؛ بھاپ ، گیس ، پانی وغیرہ نکلنے کا سوراخ ؛ (خصوصاً بھاپ انجن میں وہ سوراخ جو استوانے میں بھاپ کے داخل ہونے اور نکلنے کے لئے ہوتا ہے۔

Port-wine : (n) میٹھی اور قدرے تیز ذائقے والی گہری سرخ پرتگالی شراب ؛ تیز پرتگالی شراب ؛ شراب پرتگالی ؛ نیز توصیفاً۔

Port- wine mark : (n) (مرضیات) جلد میں خون پہنچانے والی رگوں کی ایک خاص مرضیاتی حالت جس سے جلد پر سرخ یا ارغوانی مائل دھبے یا ابھار بن جاتے ہیں ؛ مسہ؛ تل۔

Porta : (n) [L.] (تشریحات) باب ؛ باب الکبد؛ ناف جگر۔

Portability : (n) نقل پذیری ؛ اٹھاؤپن ؛ حمل پذیری۔

Portable : (a) [L. 'Portabilis.'] جابجا لئے پھرنے کے قابل ؛ جسے بہ آسانی لے جایا یا منتقل کیا جاسکے ؛ جسے ہاتھوں میں لے کر چلا یا جاسکے ؛ سفری؛ اٹھانواں ؛ نقل پذیر؛ اٹھاؤ ؛ جس کو اٹھاکر لے جاسکیں ؛ ہلکا ؛ دستی۔

Portable radio : (n) سفری ریڈیو ؛ دستی ریڈیو۔

Portable typewriter : (n) دستی ٹائپ رائٹر ؛ سفری ٹائپ رائٹر۔

Portableness : (n) دیکھو Portability

Portage : (n) [Fr. 'portage.'] (۱) ڈھونا ؛ ڈھلائی ؛ بار برداری؛ نقل و حمل۔ (۲) کرایہ ؛ ڈھلائی ؛ بار برداری ؛ باربرداری کا خرچ ؛ اخراجات نقل و حمل ۔ (۳) دیکھو Mariner's portage ۔ (۴) (ابتداءً امریکا) دو قابل جہاز رانی دریاؤں یا جھیلوں کے درمیان (خشکی کی راہ سے) کشتیوں یا مال کی نقل و حمل ؛ وہ مقام جہاں ایسے نقل و حمل کی ضرورت ہو ؛ مقام نقل و حمل ؛ (خشکی کی) وہ جگہ یا خطہ جس سے ہوکر کشتی یا اسباب کو دوسرے قابل جہازرانی دریا یا سمندر تک لے جایا جاتا ہو۔

Mariner's poraage : جہاز میں وہ جگہ جو ملاح کو دے دی جائے یا کرائے پر اٹھا دے۔

Portage : (v) قابل جہاز رانی دریاؤں یا جھیلوں کے درمیان خشکی کی راہ سے کشتیوں یا مال کو لے جانا یا منتقل کرنا۔

Portail : (n) [Fr. 'portail .'] (۱) دروازہ ؛ باب؛ پھاٹک (خصوصاً شان دار)؛(شعر) در؛ آستانہ۔ (۲) توصیفی معنوں میں۔

Portal : (n) [med. L. 'portale .'] دیکھو Portal

Portal : (a) [med. L. Portalis.] (تشریح) ناف جگر سے متعلق؛ باب الکبد ی؛ بابی ؛ جگر کے ترچھے شگاف سے متعلق یا اس کا۔

Portal circulation : (a) بابی دو ران۔

Portal vein : (n) ( تشریح) ورید باب ؛ ورید جگری ؛ وہ موٹی رگ یا ورید جو معدے، آنت اور طحال کی رگوں کے یکجا ہونے سے بنتی ہے اور جگر میں خون کو پہنچاتی ہے جہاں سے پھر یہ شاخ در شاخ ہوجاتی ہے۔

Renal portal / Peniportal vein : ورید گردہ :(نچلے درجے کے بیشتر حیوانات میں) گردے تک جانے والی ایک ایسی موٹی رگ جو وہاں پہنچ کر کئی شاخوں میں منقسم ہوجاتی ہے۔

Portamento (n) [It..] (موسیقی) گانے یا وآئلن وغیرہ بجانے میں آواز کے زیروبم کو مسلسل بدلتے رہنا ؛ امتداد نغمہ کو مسلسل بتدریج بدلنا۔

Portance : (n) چال؛ وضع ؛ ڈھنگ ؛ قطع ؛ انداز ؛ روش۔

Portas/ - eous /-es : (n) [ME. 'portehors'] (۱) (تاریخ) رومن کیتھولک چرچ کی وہ کتاب جس میں ہر روز کی دعائیں لکھی رہتی ہیں۔ (۲) (اسکاٹستانی قانون) عدالت، حاکم ، مجاز کے پرانے رواج کی مطابق تیار کی ہوئی فہرست مجرمین جسے جج کا پیش کار تیار کرتا تھا (بعد میں Porteous roll مستعمل ہوا)۔

Portate : (a) [L. 'portatus.'] (نقابت) اس طرح ڈھلواں بنی ہوئی صلیب جیسے وہ کندھے پر رکھی ہو۔

Cross Portate : (n) دیکھو Portate

Portative : (a) [med. L. 'portatiilis.'] (۱) (تاریخ)(ایک قسم کا چھوٹا ارغنوں) جسے اٹھایا جاسکے ؛ دستی ؛ نقل پذیر۔ (۲)جس کو اٹھا کر لے جاسکیں ؛ لے جانے یا سہارا دینے والا۔

Portative : (n) (تاریخ) (عموماً جمع) دستی آرگن ؛ نقل پذیر ارغنوں۔

Portative organ : (n) ایک چھوٹا دستی آرگن جو پہلے جلوسوں میں استعمال ہوتا تھا۔

Portcullis : (n) [ME. 'port colice.'] (۱) بھاری سلاخوں کی جالی جو قلعے کے دروازوں کے پہلو میں ایک خانے کے اندر اوپر

منی پرس؛ چمڑے کی پاکٹ بك ۔

Ported : (a) (۱) پھاٹك دار : جس میں پھاٹك لگا ہو ۔ (۲) پھاٹك بند : پھاٹك کے اندر بند ۔

Ported : (a) رائفل بدست : ہتھیار کو دونوں ہاتھوں میں آڑے ترچھے اس طرح تھامے ہوئے کہ (بندوق وغیرہ کی) نال یا دوسرے اسلحوں کا پھل بائیں شانے کے وسط میں ہو ۔

Portend : (v) [L. 'potendere.'] (۱) (ہونے والے واقعے کا)شگون ہونا : علامت ہونا : نشانی ہونا۔ (۲) (ہونے والے واقعہ سے) آگاہ کرنا : خبر دینا : فال بتانا : تقابل کرنا : پیش گوئی کرنا ۔ (۳) پہلے ہی بتا دینا؛ متنبہ کردینا : خبر دار کرنا ۔ (۴) بتانا : اشارہ کرنا یا ہونا : مطلب ہونا ۔

Portent : (n) [L. 'portentum.'] (۱) فال : شگون : علامت : نشانی ۔ (۲) عجوبہ : عجیب و غریب چیز : اچنبھا ۔

Portentous : (a) (۱) فال یا شگون جیسا : پرشگون : علامتی : فال آور: تنبیہی : تہدیدی : آگاہ یا خبردار کرنے والا : ہشیار کرنے والا : ڈراؤنا : نجس؛ نامبارك : بدشگون :منحوس ۔ (۲) عجب و غریب : حیران کن : حیرت انگیز : انوکھا : نرالا : اچنبھے کا : عجیب الخلقت : عجوبہ : عجوبہ صفت : غیرمعمولی یا ما فوق العادت ۔

Porteous roll : (n) (اسکاتستانی قانون) مجرمین کے ناموں کی فہرست جسے صبح کا پیشکار تیار کیا کرتا تھا؛ فہرست مجرمین ۔

Portentously : (adv.) ازراہ شگون : پرشگون طور پر : فال آور انداز میں : تہدیداً؛ ڈراؤنے طور پر؛ بدفالی یا بدشگونی سے؛ نحس یا نامبارك انداز میں ۔

Porter : (n) [Fr. 'portier.'] پاسبان : دربان : ڈیوڑھی دار؛ پہرے دار : چوکی دار : نگہبان : نیز مجازاً ۔

Porter : (v) دربان ہونا؛ دربانی کرنا : دربان کی حیثیت سے کام کرنا ۔

Porter : (n) [Fr. 'port(e) our.'] (۱) حمّال ، (خصوصاً) ریل کا قلی : قلی : بوجھ ڈھونے والا : بار بردار : جہاز پر مال چڑھانے اتارنے والا مزدور ۔ (۲) اٹھاؤ چھڑ : لوہے کی سلاخ جس سے کسی وزنی چیز کو اٹھاتے ہیں (ہتھوڑے سے کوٹنے پیٹنے کے لئے یا بھٹی میں ڈالنے کے لئے ) ۔

Porter : (v) قلی کا کام کرنا : بوجھ ڈھونا : بار برداری کرنا : ریلوے قلی کی حیثیت سے کام کرنا : حمالی کرنا ۔

نیچے پھیلتی ہے : پھسلواں دروازہ : جالی دار دروازہ؛ مسلفہ (جمع مسالف) : پھسلواں کواڑ ۔ (۲) ایسے دروازے کا نقش یا تصویر بطور زیور یا بطور نقابتی تمغہ : نقابت میں اس نقش پر اطلاق ہوتا ہے جو ڈھال کے اوپر باہم متقاطع کئی عمودی اور افقی دھاریوں یا لکیروں سے بنا ہوتا ہے ۔ (۳) (کراؤن، نصف کراؤن : شلنگ چھ پینس کے) سکوں کا نام جنہیں ملکہ الزبتھ نے ۱۶۰۰.۲۰ء میں ایسٹ انڈیا کمپنی کے لئے جاری کیا تھا اور جن کی پشت پر ایسے ہی جال دار دروازے کا نقش ہوا کرتا تھا ۔ (۴)نقیب سے نیچے درجے کے انگریزی فوجی افسر کا خطاب (اس کے بلے یا امتیازی شان کے اعتبار سے ) ۔

Portcullis : (v) (دروازے میں) جال دار پھسلواں کواڑ لگانا :جال دار پھسلواں کواڑ بند کرنا ۔

Portcullised : (a) (۱) جس میں پھسلواں دروازہ لگا ہو : جال دار پھسلواں کواڑ والا (دروازہ) ۔ (۲) (نقابت) جالی دار دروازے کے نقش والا ۔

Porte : (n) [Fr.] [The subline or otaman porte ] Constantinop میں عثمانی عدالت : عدالت عثمانیہ : باب عالی (ترکی حکومت ۱۹۲۳ء تك اسی نام سے موسوم تھی ) : ترکی حکومت ۔

Porte- : (comb) [Fr. 'porter.'] فرانسیسی تلفظ Porter سے مشتق سابقہ بمعنی "اٹھانا" "لے جانا" ڈھونا۔

Porte- bonheur : (n) [Fr. 'bonheur.'] تعویذ یا کوئی چھوٹا زیور جسے تعویذ کی طرح پہنا جاتا ہو ۔

Porte - bouquet : (n) گلدان ۔

Porte - cochere : (n) [Fr.] بیرونی ڈیوڑھی : پھاٹك : بڑا دروازہ : بڑا گیٹ : پیش دروازہ (جس سے گزر کر گاڑیاں مکان کے صحن میں آتی ہیں) : پھاٹك اور ڈیوڑھی۔

Porte - crayon : (n) دیکھو Port- crayon

Porte -feu : (n) [Fr. 'feu.'] خاص قسم کا فتیلہ جو پہلے توپ داغنے کے لئے استعمال کیا جاتا تھا اور اب راکٹ وغیرہ داغنے یا کان میں دھماکہ کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے : نیز فلیتہ : پکیتہ : بتی : آتش زنہ ۔

Porte - feuille : (n) [Fr. 'feuille .'] (۱) چمڑے کا تھیلا یا جزدان جو کاغذات رکھنے کے کام آتا ہے ۔ (۲) دیکھو Portolio-

Porte- monnaie : (n) [Fr. 'monnaie.'] چمڑے کا چپٹا بٹوا؛

Porter : (n) [Short for 'porter's sale, porter's beer 'or' porter beer.] ایک قسم کی سیاہی مائل بھورے رنگ اور قدرے تلخ ذائقے والی بیر شراب۔

Porter- house : (n) (امریکا) شراب خانہ (جہاں پورٹر شراب یامالٹ سے بنی دوسری شرابوں کی خردہ بکری ہوتی ھے ؛ نیز جہاں گائے کے سینے کا گوشت ، چاپ وغیرہ پیش کئے جاتے ہیں)۔

Porter- house steak : (n) (امریکا) گائے کے سینے (پٹھے اور ان کے بیچ) کا دبیز اور رس دار گوشت (جو نیویارک کے ایک مشہور پورٹر ہاؤس میں دیا جاتا تھا)۔

Porterage : (n) حمالی : ڈھلائی : باربرداری قلی کا کام یا اس کی مزدوری : نیز توصیفاً۔

Porteress : (n) دربان عورت : ڈیوڑھی بان عورت خصوصاً دار الراہبات کی) : نیز مجازاً۔

Porter's knot : (n) قلیوں یا مزدوروں کی گدی جو شانوں پر یا (ہندوستان میں) سر پر رکھتے ہیں۔

Porter's slodge : (n) (قلعے ، پارک وغیرہ کے دروازے پر) قلیوں کے رہنے کی کوٹھری یا چھوٹا سا مکان : قلی خانہ (جہاں پہلے نوکروں کو سزا کے طور پر رکھا جاتا تھا)۔

Portfire : (n) [After Fr. 'porte-feu.'] خاص قسم کا فتیلہ جو پہلے توپ داغنے کے لئے استعمال کیا جاتا تھا اور اب راکٹ وغیرہ داغنے یا کان میں دھماکا کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے: نیز فلیتہ : پکیتہ : بتی : آتش زنہ۔

Portfolio : (n) [It . 'portafogli.] (۱) چمڑے کا تھیلا یا جزدان جو کاغذات رکھنے کے کام آتا ھے۔ (۲) (مجازاً) قلم دان وزارت : وزیر کا عہدہ : وزارت۔ (۳) (امریکا) کسی کاروباری ادارے یا ہنڈی دلال کے پاس موجود وثیقوں یا ہنڈیوں کی فہرست۔

Minister without portfolio : وزیر بے قلمدان:کابینہ کا وہ وزیر جسے کوئی شعبہ سپرد نہ کیا گیا ہو۔

Portfolio-stand : (n) ایک قسم کا فرنیچر جو پورٹ فولیو رکھنے کے لئے ہوتا ھے۔

Porthors : Portas کی قدیم شکل۔

Portico : (n) [It. 'portico.'] (۱) برساتی :غلام گردش : کسی عمارت کے سامنے کا وہ حصہ جو ستونوں پر کھڑا ہو : پورٹیکو: پیش گاہ : ایوان : بارہ دری۔ (۲)(خصوصاً) ایتھنز کا منقش پورچ جو زینو (فلسفی) اور اس کے شاگردوں کا مرجع ہوا۔

Porticoed : (a) برساتی دار : جس میں پورٹیکو ہو۔

Portiere : (n) [Fr.] دروازے کا پردہ یا چلمن (چلون)۔

Portion : (n) [ME. 'porcion.'] (۱) حصہ : بخرہ : خوراکی۔ (۲) حصہ رسدی۔ (۳) جہیز : وہ مال یا جائداد جو لڑکی کے والدین شادی کے وقت اسے دیں۔ (۴) قسمت : نصیب: مقسوم۔ (۵) جز : کسی چیز کا ٹکڑا۔ (۶) کوئی محدود مقدار یا تعداد : کچھ (سب نہیں): تھوڑا سا۔

A portion (of) کسی چیز کی تھوڑی ہی تعداد۔

Portion : (v) [OFr.'portionner..'] (۱) حصے کرنا : حصے بخرے کرنا : بانٹنا : بٹوارہ کرنا۔ (۲) حصوں میں تقسیم کرنا : حصے لگانا۔ (۳) (Out کے ساتھ) حصے کے طور پر کسی کو دینا : کسی کے حصے میں (کوئی چیز رکھنا : حصہ دینا : حصہ رسدی دینا : حق دینا۔ (۴) جہیز دینا : حقوق و مراعات دینا۔

Portional : (a) حصے یا بخرے سے متعلق : حصہ رسدی جیسا : جہیز سے متعلق : جزئی۔

Portionally : (adv.) حصے یا حصہ رسدی کے طور پر : بطور جہیز: جزئی طور پر : جزاً : حصوں میں : ٹکڑوں میں: بخروں میں۔

Portioner : (n) (۱) (اسکاتستانی قانون) تھوڑی زمین رکھنے والا: چھوٹے سے قطعہ زمین کا مالک۔ (۲) دیکھو Heir- -portioner

Heir- portioner/ Heiress- portioner: دفتری حصے کی مالکہ یا مرد جو دفتری حصے کی مالکہ کا نمائندہ ہو۔

Portionist : (n) [med. L . 'portionista.'] (۱) (مرٹن کالج ،آکسفورڈ) غریب طالبعلم۔ (۲) (کلیسا) کلیسائی وقف یاجاگیر سے حصہ پانے والے دو یا زیادہ پادریوں میں سے کوئی ایک۔

Portionless : (a) جسے کوئی حصہ نہ ملا ہو : بے حصہ : بے جہیز۔

Portland : (n) Dorsetshive کا ایک ساحلی جزیرہ یا جزیرہ نما : پورٹ لینڈ: یہ لفظ جزیرہ پورٹ لینڈ کی مصنوعات یا اس سے منسوب اشیاء کے ناموں کے ساتھ توصیفاً مستعمل ھے۔

**Portland - cement : (n)** ایک قسم کا سیمنٹ Portland-stone کے مشابہ ہوتا ہے : نیز توصیفاً۔

**Portland -oolite : (n)** جزیرۂ پورٹ لینڈ کا چونا پتھر۔

**Portland-stone : (n)** عمارت سازی کا ایک قیمتی پتھر جو جزیرۂ پورٹ لینڈ میں کانوں سے نکالا جاتا ہے : پورٹ لینڈی پتھر۔

**Portlet : (n)** چھوٹی بندر گاہ۔

**Portliness : (n)** (۱) بلندی : شکوہ : اعزاز : سرفرازی : شرف : رعب داری۔ (۲) جسامت : بھاری بھرکم پن : تنومندی۔ (۳) شان و شوکت : عمدگی : نفاست۔

**Portly : (a)** (۱) بلند : پرشوکت : پرشکوہ: پرتکلف ، (اطوار و انداز ، رکھ رکھاؤ یا ظاہر داری) : معزز: سرفراز: پرقار : بارعب : مشرف۔ (۲) جسیم: لحیم شحیم : بھاری بھرکم : گداز جسم ، دوہرے بدن کا : تنومند۔ (۳) شاندار: عظیم الشان : عمدہ : بڑھیا : نفیس : نادر (چیز)۔

**Portman : (n)** (۱) (مقامی ، قدیم انگریزی) شہری : شہری حقوق رکھنے والا۔ (۲) دیکھو Capital or head portman-

**Capital or head portman :** کسی قصبے یا بلدیہ کے نظم و نسق کے لئے منتخب کئے ہوئے شہریوں میں سے کوئی ایک۔

**Portmanteau : (n)** [Fr. 'portemanteau.'] (۱) پورٹ مینٹو : سفری تھیلا (کپڑے اور دیگر لوازمات کے لئے): چمڑے کا بیگ جس میں دو برابر حصے الگ الگ ہوتے ہیں اور کتاب کی طرح بیچ سے کھلتے ہیں۔ (۲) خاص قسم کی کھونٹی جس پر کپڑے ٹانگے جاتے ہیں۔ (۳) توصیفاً Portmanteau word-

**Portmanteau word : (n)** دوہرا لفظ : گھڑا ہوا لفظ جو دو لفظوں کی ترخیم سے بنایا جائے اور دونوں کے معنوں پر حاوی ہو : آواز اور معنی میں مرکب لفظ : دو متمائز الفاظ سے مل کر بنا ہوا مرکب الصوت و معنی لفظ جیسے Slimy اور Lithe = Slithy .

**Portmote : (n)** [f. Port + ME. 'imote.'] (۱)(تاریخ) قصبے یا بلدیہ کی عدالت۔ (۲) سمندری بندر گاہ والے شہر کی عدالت۔

**Portolano : (n)** [It. 'portolano.'] ہدایات جہاز رانی : وہ کتاب جس میں جہاز رانی کی ہدایتیں، بندر گاہوں کے حالات اور باتصویر چارٹس بنے ہوتے ہیں۔

**Portrait : (n)** [Fr. 'portrait.'] (۱) تصویر : شبیہ : فوٹو: پیکر (کسی انسان یا جانور کا)۔ (۲) (مجازاً) (کسی چیز کی) ہوبہو تصویر : کامل نمونہ : تمثال : عکس کامل : ہوبہو نقل : جیتی جاگتی تصویر : چربا۔ (۳) خاکہ : لفظی تصویر : ایسا بیان جس سے واقعے کی تصویر آنکھوں میں پھر جائے : محاکات نگاری یا مرقع نگاری (کا نمونہ) : واضح تشریح۔

**Portrait - bust : (n)** جسم کے بالائی حصے کی ہو بہو تصویر۔

**Portrait - gallery : (n)** تصویر خانہ : نگار خانہ : گیلری یا گلیاری جس میں تصویریں جمع ہوں : تصویروں کا مجموعہ : (نیز مجازاً)۔

**Portrait - lens : (n)** فوٹو گرافی کا مرکب عدسہ جو انسانوں کی تصویریں لینے کے لئے ہوتا ہے۔

**Portrait- lens : (n)** شبیہ ساز : صورت گر : مصور : وہ شخص جس کا پیشہ ہی تصویر بنانے کا ہو : پیشہ ور مصور۔

**Portrait-painting : (n)** شبیہ سازی : صورت گری : مصوری : پیکر نگاری : مصوری کا پیشہ یا فن۔

**Portraitist : (n)** صورت گر : شبیہ ساز : مصور : پیکر نگار : خاکہ نگار : محاکات نگار : وہ شخص جو انسانوں یا جانوروں کی تصویر بناتا ہے۔

**Portraiture : (n)** [OFr. 'portraiture .'] (۱) تصویر کشی : شبیہ سازی : صورت گری : پیکر نگاری۔ (۲) تصویر: شبیہ: پیکر۔ (۳) لفظی تصویر : لفظی مرقع : ایسا بیان جس سے واقعے کی تصویر آنکھوں میں پھر جائے : مرقع نگاری : محاکات نگاری۔ (۴) تمثال : خیالی شبیہہ : پیکر خیالی : عکس خیالی : خیال۔

**Portray : (v)** [Ofr. 'portraire.'] (۱) تصویر کھینچنا یا بنانا : شبیہ اتارنا: فوٹو کھینچنا : پیکر تراشنا عکس اتارنا۔ (۲) روپ بھرنا : ہوبہو نقل کرنا یا اتارنا: چربا اتارنا۔ (۳) الفاظ میں تصویر کھینچ دینا : مرقع دکھانا یا اتارنا : واقعہ کو اس طرح بیان کرنا کہ آنکھوں میں تصویر پھر جائے۔

**Portray : (a)** تصویر کشی : صورت گری : شبیہ سازی : پیکرنگاری: پیکر تراشی : تصویر : شبیہ : پیکر : فوٹو : چربا: ہو بہو نقل : مرقع۔

**Portrayal : (n)** صورت گری : شبیہ سازی : پیکر تراشی : تصویر کشی : مرقع نگاری : (خصوصاً لفظی تصویرکشی یا مرقع نگاری۔

Portrayer : (n) صورت گر؛ پیکر ساز ؛ پیکر تراش ؛ شبیہ ساز؛ مرقع نگار ؛ مصور ؛ انسانوں اور جانوروں کی تصویریں بنانے والا ؛ لفظوں میں تصویر کشی کرنے والا۔

Portreeve : (n) [OE. 'portgerefa.'] (۱) (تاریخ) کسی پرگنے یا شہر کا افسر اعلیٰ ؛ اعلیٰ افسر۔ (۲) (حال) نائب صدر بلدیہ ؛ نائب میئر۔ (۳) (غلط طور پر) بحری بندر گاہ والے شہر کا افسر اعلیٰ یا مجسٹریٹ۔

Portress/ Porteress : (n) دربان عورت ؛ ڈیوڑھی بان عورت (خصوصاً دار الراہبات کی) ؛ نیز مجازاً۔

Portsman : (n) انگلستان کی پانچ بندر گاہوں (Cinque Ports) میں سے کسی ایک بندر گاہ کا شہری یا باشندہ (عموماً جمع)۔

Portuary : (n) دیکھو Portas

Portugal : (n) [Pg. 'portugal.'] پرتگال ؛ پرتغال۔

Portuguese : (a) [Pg. 'Portuguez.'] پرتگالی ؛ پرتغالی ؛ اہل پرتغال یا اس سے متعلق ؛ پرتگال کا ؛ پرتگیزی ؛ پرتگال کے متعلق۔

Portuguese : (n) (۱)پرتگال کا باشندہ ؛ پرتگالی ؛ اہل پرتغال ؛ باشندۂ پرتگال ؛ پرتگیزی۔ (۲) پرتگالی زبان ؛ پرتگیزی زبان۔

Portuguese man - of -war : (n) Physalia جنس کا ایک بحری حیوان جو بادبان نما کلغی کے سہارے سطح آب پر تیرتا ھے۔

Portulaca : (n) [L.] (نباتیات) جنس خرفہ ؛ ایک قسم کا پودا جس کی جڑ رس دار اور پھول سفید، زرد، سرخ یا ارغوانی ہوتے ہیں اور براہ راست سورج کی روشنی پاکر صرف ایک بار کھلتے ہیں (خصوصاً) اس پودے کی وہ نوع جس کی کاشت کی جاتی ھے۔

Portulaca sativa : (n) (نباتیات) خرفہ۔

Portulaceae : (n) (نباتیات) خرفیّہ۔

Portulaceous : (a) خرفی ؛ جنس خرفہ یا خرفیّہ سے متعلق؛ خرفیّہ کا۔

Portulan : (n) [Fr. 'portulan.'] دیکھو Portolano

Posaune : (n) [G] آرگن باجے کا پردہ جو نرسل کا بنا ہو۔

Pose : (n) [Fr.'pose.'] (۱) کوئی انداز جو قصداً اختیار کیا جائے خصوصاً مصنوعی انداز؛ پوز۔ (۲) (مجازاً) ذہن کا اندز ؛ خصوصاً انداز فکر۔ (۳) (Dominoes کے کھیل میں) پہلا مہرہ چلنا یا اس کا حق۔

Pose : (v) [Late L. 'pausare.'] (۱)کرنا ؛ پیش کرنا (دعویٰ وغیرہ)۔ (۲) چھیڑنا ؛ پیش کرنا (مسئلہ)۔ (۳)مصور کا اپنے معمول (ماڈل) کو کسی خاص انداز سے بٹھانا یا کھڑا کرنا۔ (۴) تصویر کھنچوانے کے لئے کوئی خاص انداز اختیار کرنا ؛ پوز دینا۔ (۵)بننا ؛ اپنے آپ کو ظاہر کرنا (مبصر وغیرہ)۔ (۶) (Dominoes میں) پہلا مہرہ رکھنا یا چلنا۔ (۷) (مجازاً) صورت یا حلیہ بنانا ؛ چہرہ بنانا؛ بناوٹ یا تصنع دکھانا۔

Pose : (v) [Aphetic f. Appose.] کوئی مسئلہ یا سوال پیش کرکے حیرت میں ڈال دینا ؛ حیران کردینا ؛ متحیر کردینا ؛ کوئی سوال پوچھ کر یا مسئلہ پیش کرکے الجھن میں ڈال دینا۔

Poser : (n) مشکل سوال یا مسئلہ ؛ معما۔

Poser : (n) بننے والا ؛ خود کو ظاہر کرنے والا ؛ پوز دینے والا ؛ صورت بنانے والا ؛ حلیہ بنانے والا ؛ بناوٹ یا تصنع دکھانے والا۔

Poseur : (n) [Fr.] بننے والا ؛ تصنع سے کام لینے والا۔

Poseuse : (n) [Fr.] بننے والی ؛ تصنع سے کام لینے والی عورت۔

Posh : (a) [of doubtful Origin.] (عامیانہ) ٹھاٹ کا ؛ ٹیم ٹام کا ؛ خوش پوش ؛ اعلیٰ درجے کا ؛ اونچا ؛ بڑھیا ؛ بہت ہی پرتکلف ؛ طرح دار ؛ عالی شان ؛ اعلیٰ ؛ سجا سجایا ؛ رئیسانہ ؛ خوش لباس ؛ خوش منظر ؛ تروتازہ۔

Posied : (a) [f. Posy + -ed] (۱) (بول چال) گلدستوں سے آراستہ ؛ پھولدار؛ گل دار۔ (۲) کتبہ یا گل دستہ بنا ہوا ؛ کتبہ دار ؛ گلدستہ دار (خصوصاً جو کھود کر بنایا گیا ہو) (متروک)۔

Posit : (v) [L. 'posit.'] (۱) فرض کرنا ؛ فرضیے کے طور پرمان لینا۔ (۲) قائم کرنا ؛ رفع کرنا ؛ رکھنا۔

Position : (n) [L. 'positio.'] (۱) مسئلہ ؛ نظریہ قضیہ ؛ دعویٰ۔ (۲) (جسم کی) حالت یا انداز یا وضع۔ (۳) انداز خیال ؛ نقطۂ نظر۔ (۴) جگہ ؛ موقع ؛ محل؛ مقام ؛ (جغرافیہ) محل وقوع۔ (۵) (فوج) مورچہ ؛ مقام ؛ عمدہ مقام ؛ فوجی نقطۂ نظر سے اہم مقام ؛ جنگی اہمیت کا مقام۔ (۶) صورتِ حال ؛ (سیاسیات) حیثیت؛ حالت۔ (۷) رتبہ ؛ مرتبہ۔ (۸) عہدہ ؛

Position- battery : (n) وزنی توپ خانہ : میدانی یا محاذی توپ خانہ بھاری توپ خانہ ۔

Position circle : (n) (سیاحت) وضعی دائرہ ۔

Position error : (n) گھڑی کی وہ غلطی جو کسی مخصوص حالت میں رکھنے سے ہوتی ہو : کسی مخصوص حالت میں رکھ دینے سے گھڑی میں پیدا شدہ غلطی یا بے قاعدگی ۔

Position -finder : (n) آلۂ محل نما : موقع نما آلہ : وہ آلہ جس کی مدد سے کوئی توپچی یا بندوق باز اس چیز پر نشانہ لگاتا ھے جو اس کی حد نگاہ سے باہر ہوتی ھے ۔

Position wire : (n) وضع تار ۔

Positional (a) (۱) وضع ، مقام یا طرح سے متعلق : وضعی : محل وقوع سے متعین شدہ ۔ (۲) رتبے یا عہدے سے متعلق ۔

Positional Astronomy : (n) (علوم النجوم) وضعی ہیئت :کروی ہیئت۔

Positive : (a) [L. 'positivus.'] (۱) وضعی : موضوع : موضوعہ (قانون وغیرہ)۔ (۲) صریحی : قطعی ۔ (۳) کسی رائے پر پورا وثوق رکھنے والا : کسی بات کا کامل یقین رکھنے والا : تحکمی : ادعائی : پوری طرح باور کئے ہوئے ۔ (۴) (صرف و نحو) مطلق (صفت کی وہ شکل جو مقابلہ ظاہر نہیں کرتی) ۔ (۵) حقیقی : محض : مطلق (اعتباری یا اضافی کی ضد)۔(۶) (روزمرہ) پورا: پکا : سراسر ۔ (۷) ثبوتی : واقعی : مثبت (سلبی یا منفی کی ضد) : عملی : (برضیات و برقیات) مثبت : شیشے کو ریشم پر رگڑنے سے پیدا ہونے والی (بجلی)۔ (۹) (جبر و مقابلہ) مثبت ( وہ مقدار جو صفر سے زیادہ ہو ( ۔ (۱۰) جس سے ترقی یا اضافہ ظاہر ہو : مثبت ۔ (۱۱) ظاہر : بے شبہ ۔ (۱۲) (مقناطیس) قطب نما : شمال نما ۔ (۱۳) (بصریات) (دوہرے انعطاف والا بلور) جو معمولی شعاع سے نسبتاً زیادہ غیر معمولی شعاع کے انعطاف کا اشاریہ رکھتا ہو ۔ (۱۴) (تصویرکشی) فطری رنگ میں روشنی اور پرچھائیں کو پیش کرنے یا دکھانے والا : مثبت ۔ (۱۵) نقل پذیر : ہلکا : جسے آسانی سے ہٹاکر ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جایا اور رکھا جاسکے ۔

Positive : (n) (۱) (صفت کا) درجہ مطلق :صفت مطلق ۔ (۲)وجود برحق : موجود برحق: حق : حقیقت : ہستی (بخلاف نیستی) ۔ (۳) مقدار مثبت ۔ (۴) (تصویرکشی) مثبت فوٹو ۔

Positive after- image : (n) مثبت شبیہ ما بعد ۔

جگہ ۔ (۹) ذہنی میلان : رجحان ۔ (۱۰) (موسیقی) تار کے سروں کی ترتیب وار یا وقفہ دار ترتیب ۔ (۱۱) (صوتیات) جز لفظ میں حرف علت کا محل : (خصوصاً لاطینی اور یونانی زبانوں کے عروض میں) دو حروف صحیح سے پہلے کسی حرف علت کا ہونا جس سے یہ حرفِ علت طویل ہوجاتا ھے ۔ (۱۲) (ریاضیات) Rule of (false) positin -

Angle of position : (۱) آنکھ کے مقابل دو لفظوں کے بیچ کا زاویہ ۔ (۲) (حجم) کسی سیارے یا ستارے کے جھکاؤ اور عرض کے دائروں کے بیچ کا زاویہ ۔

Circle of position : افق کے شمالی و جنوبی لفظوں سے ہوکر گزرنے والے کرۂ سماوی کے چھ بڑے دائروں میں سے کوئی ایک ۔

Eastward position : پادری کا عشائے ربانی کے وقت مشرق کی طرف رخ کرکے قربان گاہ کے سامنے کھڑا ہونا۔

Gun of position : میدانی توپ : بڑی توپ جسے آسانی سے بتایا بڑھایا نہ جاسکتا ہو یا جسے جلد جلد حرکت دینا ممکن نہ ہو ۔

In position : مناسب جگہ پر : ٹھیک جگہ پر : اپنے صحیح مقام پر : درست جگہ پر ۔

Out of position : بے جگہ : بے محل : غلط جگہ پر: غلط مقام پر ۔

People of position : : بڑے لوگ : ذی مرتبہ لوگ: امیر لوگ طبقۂ امرا ۔

Rule of (false) position : (ارضیات) عدد لامعلوم کی قیمت معلوم کرنے کا ایک طریقہ جس میں ایک یا زیادہ قیمتیں فرض کی جاتی ہیں جن میں غلط کو معلوم کرکے صحیح کی نشان دہی کی جاتی ھے ۔

Position : (v) (۱)مخصوص یا درست جگہ پر رکھنا : ٹھیک جگہ پر رکھنا ۔ (۲) محل یا موقع معین کرنا : (کسی جگہ کی) نشان دہی کرنا : محل وقوع بتانا یا معلوم کرنا:(کسی چیز کا) مقام یا محل وقوع بتانا : ٹھیک جگہ دریافت کرنا ۔

Position angle : (n) (علم النجوم) زاویتہ الوضع : زاویۂ محل ۔

Position - artillery : (n) وزنی توپ : میدانی توپ خانہ : بھاری توپ خانہ : بڑی توپ : محاذی توپ ۔

**Positive electricity : (n)** مثبت برق ۔

**Positive eyepiece : (n)** (بصریات) مثبت چشمہ ۔

**Positive image : (n)** مثبت شبیہ ۔

**Positive imprint : (n)** مثبت نقش ۔

**Positive lead : (n)** (برقیات) مثبت رہنما تار ۔

**Positive organ : (n)** ایك طرح كا چھوٹا آرگن باجا ۔

**Positive philosophy : (n)** ایجابی فلسفہ : ایجابیت ۔

**Positive plate : (n)** (برقیات) مثبت پترا : مثبت پلیٹ ۔

**Positive pole : (n)** (مقناطیس)مثبت قطب : (جغرافیہ)قطب جنوبی ۔

**Positive quantity : (n)** مقدارمثبت : (ارضیات) مثبت رقم ۔

**Positive rays : (n)** مثبت شعاعیں ۔

**Positive rights : (n)** (سیاسیات) اثباتی حقوق : مثبت حقوق۔

**Positive sciences : (n)** حقیقی علوم ۔

**Positive sign : (n)** (ارضیات) علامت مثبت : جمع علامت ( + ) جس کے ذریعہ مقدار مثبت ظاہر کی جاتی ھے ۔

**Positive tropism (n)** (حیاتیات) مثبت رخی : محرك رخی ۔

**Positively : (adv.)** قطعی طور پر : ثبوتی حیثیت سے : مثبت اندا زمیں۔

**Positiveness : (n)** قطعیت : ثبوتیت: اثبات : ایجابیت ۔

**Positivism : (n) [Fr. 'positivisme.']** (۱) ثبوتیت : كومتیت (اگست كومت (Auguste Comte) كا نظام فلسفہ جس كی رو سے صرف ان چیزوں كا وجود تسلیم كیا جاتا ھے اور قابل مشاہدہ اور ثبوت ہیں)۔ (۲) قطعیت : واقعیت : ناطقیت : تجربیت: حقائقیت: ایجابیت : متیقن : ایقان: تحقق : یقین : اعتبار كامل ۔

**Positivist : (n)** ثبوتیت پسند : ثبوتی : فلسفۂ ثبوتیت كا قائل : اثباتی : ایجابی : (جمع ایجابتین) : كومتی فلسفی۔

**Positivistic : (a)** ثبوتیت كا : ثبوتی : ثبوتوں یا ایجابیوں كا یا ان سے متعلق ۔

**Positivity : (n)** ثبوتیت : اثبات ۔

**Positron : (n) [Blend of 'positive &, electron']** (نیو كلیائی طبعیات) مثبتیہ : پازیٹرون ۔

**Posological : (a) [f. Posology.]** معتادیات سے متعلق : معتادی : معتادیاتی : مقادیری : دواؤں كی مقدار سے متعلق ۔

**Posologist : (n) [f. next.]** عطار : دواؤں كی خوراك بنانے والا : ماہر معتادیات : علم مقادیر الادویہ كا جاننے والا : دواؤں كی مقدار كا علم ركھنے والا (كہ كون دوا كس مقدار میں استعمال كرائی جاسكتی ھے)۔

**Posology : (n) [Fr. f. Gr. 'posos' + - logy .]** (۱) معتادیات : علم مقادیر الادویہ : طب كی وہ شاخ جس میں دواؤں كی مقدار سے بحث كی جاتی ھے (یعنی اس بات سے كہ كون دوا كس مقدار میں استعمال كرائی جاسكتی ھے)۔ (۲) (بنیتھم كی كتابوں میں) علم المقادیر: ریاضی : علم مقادیر ۔

**Pospolite : (n) [Polish 'pospolite.']** (تاریخ) پوستان شہریوں كی فوج : پوستانی رضا كار فوج ۔

**Poss : (v) [of unkn. origin ]** (۱) تیزی سے آگے بڑھانا: چلانا : جھٹكے كے ساتھ بڑھانا : دھكا دینا : ھولا مارنا: ٹكر مارنا : گھونسا لگانا : مكا مارنا : دستك دینا : ٹھوكا مارنا : ٹھونكنا ۔ (۲) پیٹنا : كوٹنا : ٹھٹھانا : ڈنگانا (خصوصاً كپڑے وغیرہ كو دھوتے وقت) : كچلنا۔

**Poss- tub : (n) [f. Poss + -tub.]** كپڑے دھونے كا برتن یا ٹب : گملا : كٹھوت : تسلا : لگن ۔

**Posse : (n) [med.L.]** (۱) فوج : پلٹن : (خصوصاً) پولیس كا دستہ۔ (۲) كسی چیز كا مجموعہ : (حیوانیات یا آدمیوں كا) گروہ : جھنڈ : غول : جماعت ۔ (۳) امكان : ممكن ھونے كی حالت : امكانیت : امكانی قوت ۔

**In posse :** ممكن : باالقوۃ ۔

**Posse comitatus : (n) [med. (Anglo-) L.]** (۱)كسی ملك كے باشندوں میں سے پندرہ سال سے زیادہ عمر كے لوگوں كی جماعت جو بلوے وغیرہ كو فرو كرنے یا دیگر ایسی ہی خدمات كے لئے قانوناً طلب كی جاسكتی ھے : حاكم ضلع كی طلب كردہ ایسی كوئی جماعت ۔ (۲) (مجازاً) كسی چیز كا مجموعہ : (حیوانیات یا آدمیوں كا) گروہ : جھنڈ : غول : جماعت ۔

**Posser : (n) [f. Poss (v).]** ۱) مالك ھونا : (قانون) قابض ھونا :

رکھنے والا ۔

In the possession of : (فلاں کے) قبضے میں :قبضۂ (فلاں).

Man in possession: وہ شخص جس کے قبضے میں یا نگرانی میں قرق شدہ اثاثہ رکھا گیا ہو ۔

Possession is nine points of the law : قانون میں قبضہ سب کچھ ہے ۔

Rejoices in the possession of : (فلاں چیز) اسے عطا ہوئی ہے ۔

Self - possession : ضبط نفس ۔

To take possession of : قبضہ کرنا : اپنے قبضے میں لانا: قابض ہونا : اپنے قبضے و دخل میں لانا : ضبط کرنا : اپنے اختیار یا کنٹرول میں لانا : قابو میں کرنا ۔

Possissional : (a) (۱)قبضے سے متعلق ۔ (۲) صاحب جائداد : صاحب املاک ۔

Possessionary : (a) بر بنائے قبضہ : قبضے پر مشتمل : قبضے پر قائم : قابض : قبضہ دار : قبضے کا : قبضے سے متعلق : قبضہ جاتی : قبضہ داری ۔

Possessioner : (n) [AL. 'possessionarius.'] (۱)(کسی شے یا جائداد پر) قبضہ رکھنے والا : قابض : دخیل : متصرف : قبضہ دار : مالك : مختار ۔ (۲) جائداد: موقوفہ کا متولی یا قبضہ دار : وہ پادری جس کے قبض و دخل میں وقف کی جائداد ہو ۔

Possessive : (a) [L. 'possessivus.'] قبضے کا: قبضے سے متعلق : جس سے قبضہ ظاہر ہوتا ہو : زیر قبضہ ہونے کی صفت کا حامل : مقبوضہ : مقبوضیت کا حامل۔

Possessive : (n) حالت اضافی : و ہ لفظ جو حالت اضافی میں ہو : مضاف الیہ ۔

Possessive adjective : (n) صفت اضافی : وہ صفت جس سے قبضہ یا اضافت ظاہر ہو ۔

Possessive case : (n) حالت اضافی : وہ حالت جس سے قبضہ یا اضافت ظاہر ہوتی ہو (اس کے لئے 'S, S' کا استعمال کرتے ہیں) : مضاف الیہ ۔

Possessive particle : (n) اضافت۔

قبضہ کرنا : قبضہ جمانا ۔ (۲) خاصیت، صفت وغیرہ) رکھنا : (کسی فوجی کا) حامل ہونا۔ (۳) (کسی بات کا) علم رکھنا : (کسی زبان کا) ماہر ہونا (یا اس پر) قدرت رکھنا : کامل دسترس رکھنا : مہارت رکھنا ۔ (۴) قبضے میں کرنا : لے لینا : قابو میں آنا یا لانا : حامل کرنا یا ہونا ۔ (۵) (ذہن ، نفس وغیرہ کو) قابو میں رکھنا : (کسی پر) قابو رکھنا : کنٹرول رکھنا ۔ (۶) (بھوت، پریت یا بدروح کا) کسی پر آنا : کسی کے اندر حلول کرنا : سایہ ہونا : خلل ہونا : کسی کو قابو میں کرلینا ۔ (۷) (خیال کا) سماجانا: بس جانا: گھر کرنا : شدت سے متاثر کرنا : رچ بس جانا۔ (۸) کسی کے قبضے میں آنا یا ہونا : کسی کی مِلك ہونا : مقبوض ہونا : قبض و دخل میں ہونا۔ (۹) (احساس، خیال وغیرہ) رگ و پے میں سرایت کردینا: دل و دماغ میں بسا دینا : (کسی) رنگ میں رنگ دینا : رچا دینا : پیوست کر دینا ۔

To possess oneself of : قبضہ کرنا ۔

Possessed : (a) مقبوضہ : قبضہ کیا ہوا : جہاں یا جس پر بھوت پریت کا بسیرا ہو : بھوت کے بس میں؛ بھوت کے قبضہ یا قابو میں: جنیت زدہ : جس پر دیو یا بدروح کا سایہ ہو : پاگل : باؤلا : سودائی: دیوانہ : خبطی: مجنوں : سڑی : مخبوط ۔

To be possessed of or with : مالك ہونا : رکھنا :قابض ، دخیل ہونا ۔

Possessed of / - with : (a) قابض : دخیل : حامل : مالك : متصرف۔

Possession : (n) [L. 'possessio.'] (۱) قبضہ : تصرف : دخل۔ (۲)(قانون) قبضہ یا دخل (جو ملکیت سے وابستہ ہے مگر اس سے علاحدہ بھی ہوسکتا ہے )۔ (۲) مقبوضہ شے : مِلك ۔ (۳) (جمع) املاك : مال و متاع : دھن دولت۔ (۵) مقبوضات (خصوصاً کسی سلطنت کے بیرونی مقبوضات) ۔ (۶) (کسی شخص پر شیطان یا بدروحوں کی) سواری : سایہ : تصرف : عمل دخل ۔ (۷) کسی خیال یا احساس کا (کسی شخص کے دل و دماغ پر) جم کر بیٹھ جانا : سوار ہونا : رچنا : بسنا : وہ خیال یا جذبہ جو کسی کے رگ و پے میں سرایت ہو یا ذہن و دماغ پر سوار ہو ۔ (۸)اپنے (ذہن و دل پر) قابو : ضبط نفس ۔

Chose in possession : (۱) جائداد منقولہ : منقولہ اثاثہ یا املاك : اشیائے منقولہ ۔ (۲) قابض (شخص) : جو (کسی چیز پر حقیقتاً اپنا قبضہ یا دخل رکھتا ہو : دخیل : متصرف : مالك ۔

In possession of : قابض: دخیل : متصرف : قبضہ و دخل

Possessive pronoun : (n) ضمیر اضافی : ضمیر شخصی یا دیگر ضمیر سے مشتق لفظ جس سے قبضہ یا اضافت ظاہر ہو ۔

Possessively : (adv.) اضافی طور پر : مضاف الیہ کے طور پر؛ ازروئے اضافت : اضافی معنوں میں: ازروئے قبضہ : بر بنائے قبضہ ۔

Possessiveness : (n) اضافیت : مقبوضیت : قبضہ ۔

Possessor : (n) [Late ME. 'possessour.'] (۱) قبضہ رکھنے والا : قابض : دخیل : قبضہ دار: مالك ۔ (۲) (قانون) جو (مالك ہو یا نہ ہو مگر) قابض ہو : قبضہ دار۔

Possessorship : (n) قبضہ: قبضہ داری : قابض ہونا ۔

Possessory : (a) [L. 'possessorius.'] (۱) قبضہ دار کا : قابضانہ : قبضے سے متعلق : قبضے کا : قبضے سے پیدا یا حاصل شدہ ۔ (۲)قابض : دخیل: قبضہ دار۔ (۳)قبضہ دار جیسا : قبضہ دار سے متعلق ۔

Possessory action : (n) قبضے کی کارروائی : وہ کارروائی جس میں مدعی کے دعوے کی بنیاد (اس کا یا اس کے وارثوں کا ) قبضہ ہو، حق نہیں۔

Possessory lien : (n) (قانون) قبضہ بالحق ۔

Possessory right : (n) (قانون) حق مالکانہ : حق قبضہ ۔

Posset : (n) [of unkn. origin.] ایك مشروب جسے گرم دودھ میں شراب اور گرم مسالہ وغیرہ ڈال کر بناتے ہیں (پہلے زکام کی دوا کے طور پر کثرت سے استعمال ہوتا تھا؛ شیر شراب ۔

Posset : (v) (۱)شیر شراب بننا ۔ (۲)ناز و نعمت میں پال کر بگاڑ دینا : نزاکت و نفاست سے بھر دینا : لاڈ پیار میں خراب کردینا : عادت بگاڑ دینا ۔

Possibilist : (n) [Fr. 'possibitiste.] کسی ایسی سیاسی جماعت (خصوصاً اسپین کی جمہوری پارٹی یا فرانس کی اشتراکی پارٹی) کا ممبر جو صرف فوری قابل عمل اصلاحات پر زور دے : فوری طور پر ممکنہ اصلاحات پر زور دینے والی جماعت : نیز توصیفاً یا بطور صفت ۔

Possibility : (n) [L. 'possibilitus .'] (۱) امکان : احتمال ۔ (۲) ممکن صورت : ممکن حالت : ممکن بات : کوئی چیز جس کے وقوع یا وجود کا امکان ہو ۔

After possibility : (قانون) جب اولاد ہونے کی امید جاتی رہی : جب اولاد ہونے کا امکان بھی ناپید ہوجائے،جب وارث (پیدا ہونے) کا امکان باقی نہ رہے۔

After possibility of issue is extinct : (قانون) جب اولاد ہونے کی امید جاتی رہے : جب اولاد ہونے کا امکان بھی ناپید ہوجائے یا جب وارث (پیدا ہونے) کا امکان باقی نہ رہے ۔

By any possibility : حتی الامکان : ہرممکنہ صورت سے: ہر ممکن ذریعے سے: ممکنہ طورپر: ازروئے امکان۔

By no possibility : کسی طرح بھی نہیں : ناممکن طور پر ۔

In possibility : (۱) ممکن : بالقوۃ ۔ (۲) کسی حقیقی نہیں بلکہ امکانی بات کے تعلق سے : امکاناً ۔

Possible : (a) [L. 'possibilis.'] (۱)ممکن : جس کا ہونا یا کرنا ممکن ہو: امکانی ۔ (۲) معقول : سمجھ میں آنے والی : نباہ کے قابل ۔ (۳) جس کے لئے ہونے کا احتمال ہو : احتمالی؛ جو ہوسکتا ہو : جو شاید ہو یا آئندہ ہو۔ (۴) (ریاضیات) ممکنہ (مقدار) ۔

As much as possible : جہاں تك ممکن ہوسکتا ہو : جہاں تك بس میں ہو : جہاں تك کوئی کرسکتا ہو : حتی الامکان : تاحد امکان : امکان کی حد تك ۔

If possible : اگر ہوسکے : اگر ہوسکا : اگر ہوسکتا ہو : اگر ممکن ہوا : اگر ممکن ہو ۔

Possible : (n) (۱) کوئی ممکن بات : ممکنہ چیز (اکثر جمع میں)۔ (۲)اپنے بس کی بات : جو بات اپنے بس یا امکان میں ہو ۔ (۳) (روزمرہ) رائفل کی نشانہ بازی میں بہترین نشانہ یا سب سے زیادہ نمبر (Highest possible score) کا مخفف : انتہائی ممکنہ نمبر ۔ (۴)ممکنہ یا متوقع امیدوار: متوقع جیتنے والا : وہ شخص جس کے جیتنے کا امکان ہو : متوقع ممبر یا رکن (جس کے رکن ہونے کی توقع یا امکان ہو ) ۔

To do one's possible : جو کچھ اپنے امکان میں ہو کرنا : اپنی سی کرنا : جو کچھ اپنے بس میں ہو کر ڈالنا۔

Possibly : (adv.) (۱) از روئے امکان : ممکنہ طور پر : امکانی حد تك : کسی بھی طرح : کسی بھی ذریعے سے ۔ (۲) شاید : ممکن ہے کہ : جہاں تك ہوسکتا ہو ۔

Possum : (n) (روزمرہ) Opossum کی دوسری شکل : موش کیسہ دار : اپوسم ۔

To play possum : (امریکی روزمرہ) مکر کرنا؛ بیمار بن جانا ؛ بیماری کا بہانہ کرنا (اپوسم کی نسبت سے جو حملہ آور کو دیکھ کر یا خوف کی حالت میں عادتاً مردہ سی بن جاتی ھے) ۔

Possum : (v) . (۱) مکر کرنا ؛ بیمار بن جانا ؛ دیکھو To play possum (۲) اپوسم کا شکار کرنا۔

Post : (n) [L. 'postis.'] (۱) کھمبا ؛ چوبی ستون ؛ کھم ؛ تھونی؛ تھم ۔ (۲) بَلّی ؛ موٹا بانس ۔ (۳)دروازے یا پھاٹک کا بازو یا کھمبا جس میں کواڑ جھولتے ہیں ؛ (گھوڑ دوڑ کا) وہ ستون جہاں سے دوڑ شروع ھوتی ھے یا جہاں پر ختم ھوتی ھے ؛ (بحری) عمودی شہتیر جس پر پتوار ٹنگی ھوتی ھے ؛ دنبالے کا درمیانی کھمبا (جس سے پتوار لگی ھوتی ھے) ۔ (۴)دو جوڑوں کے درمیان پرت دار چٹان کا ستون نما عمودی انبار یا تودہ ؛ ستون نما چٹان ۔ (۵) ریتیلے پتھر یا چونا پتھر کی موٹی اور مضبوط پرت، پپڑی ، تہ ۔ (۶) (کوئلے کی کان میں) کوئلے کا ستون (جو سرنگ کی چھت کو سہارا دینے کے لئے چھوڑ دیا جاتا ھے) ۔ (۷) (مجازاً) (ستون کی طرح کسی چیز کا) مردہ ، بے جان ، بے حس، غافل، گونگا بہرا یا سخت ھونا ؛ مردنی ؛ بے حسی ؛ غفلت ؛ بہرا پن ؛سختی ۔

Bed-post : پلنگ کا سایہ ۔

Between you and me and the post (bed-post, gate-post : جسے کوئی نہ سنے یا جانے ؛ دو آدمیوں کے بیچ کی بات جسے کوئی تیسرا نہ جانتا ھو ؛ راز ؛ خفیہ بات۔

Door - post : دروازے کا بازو (جس میں کواڑ جھولتے ہیں) ۔

Draw - post : تاروں سے گھیرنے یا تاروں کی باڑ لگانے میں استعمال کیا جانے والا وہ کھمبا جس میں تاروں کو لپیٹ کر رکھنے کے لئے چرخی لگی ھوتی ھے؛ تار کسنے والا کھمبا ؛ چرخی دار یا گھرنی دار کھمبا ۔

From post to pillar : ایک مقام یا جماعت سے دوسرے مقام یا جماعت کے پاس بہر التجا کے لئے پھرنا؛ جگہ جگہ سے راندہ جانا ؛ در بدر ھونا ۔

Gate - post : پھاٹک کا بازو ۔

Goal - post : (فٹ بال وغیرہ میں) گول کا کھمبا ؛ گول پوسٹ ۔

Kerb-post : (اینٹوں تختوں وغیرہ سے بنے) فرش یا روش کے کنارے نصب کیا ھوا ستون ۔

King- post : سیدھا کھمبا جو بلینڈی یا دبنی سے میال تک جاتا ھے ؛ بڑا کھمبا ؛ راج تھم ۔

Lamp - post : لالٹین یا قندیل کا کھمبا ؛ روشنی کا کھمبا ۔

On the right or wrong side of the post : رہنما کھمبے کی دائیں یا بائیں جانب ؛ الٹی یا سیدھی جانب ۔

Sign- post : رہنما کھمبا (جو چوراھوں پر ھوتا ھے اور جس پر ان مقامات کے نام لکھے ھوتے ہیں جو ان سڑکوں پر واقع ہیں) ۔

Starting - post : وہ مقام جہاں سے دوڑ شروع ھوتی ھے ۔

To run one's head against a post : کھمبے سے سر پھوڑنا ؛ سر ٹکرانا یا سر مارنا؛ لاحاصل کوشش کرنا ۔

Winning post : وہ مقام جہاں پر دوڑ ختم ھوتی ھے۔

Post : (n) [It 'posta.'] : (۱) (تاریخ) ڈاک کا سوار ۔ (۲)پیامبر ؛ ڈاک کا ہرکارہ ؛ قاصد؛ ڈاک کی گاڑی ؛ ڈاک گاڑی ۔ (۳) ڈاک ؛ خطوط کی ڈاک خانے سے روانگی؛ وہ خطوط جو ڈاک خانے سے ایک بار میں بھیجے جائیں یا وصول ھوں ۔ (۴)ٹپا ؛ ڈاک ؛ وہ خطوط جو کوئی شخص ایک بار میں بھیجے یا وصول کرے ۔ (۵) ڈاک کا نظام ؛ سرکاری ڈاک ۔ (۶) ڈاک خانہ ؛ ڈاک کا صندوق؛ لیٹر بکس ؛ کسی لیٹر بکس سے ایک بار میں نکالے گئے خطوط ؛ کسی مکان میں ایک مرتبہ پہنچائے گئے خطوط ۔ (۷) خط کے کاغذ کی خاص قسم یا خاص سائز (عموماً ۲۰X۱۶) ۔ (۸)مخصوص پیغامات یا خطوط لے جانے والا ؛ قاصد خاص ۔ (۹) اخباروں کے نام کا جزو جیسے Morning post ۔

Book post : ڈاک خانے کا وہ شعبہ جو کتابیں لے جاتا ھے ۔

By post : (۱) ڈاک سے ؛ ڈاک خانے کے ذریعے۔ (۲)(مجازاً) تیزی سے ؛ بہت جلد؛ پوری رفتار سے؛ نہایت عجلت سے ۔

By return of post : (۱) (تاریخ) حامل رقعہ کے ہاتھ ؛ جو قاصد خود جائے اسی کے ہاتھ ۔ (۲) واپسی ڈاک سے ؛ سب سے پہلی ڈاک سے ؛ بہ واپسی جواب ۔

Parcel post : ڈاک بنانے کا وہ شعبہ جو پارسل لے جاتا ھے ۔

To lay posts : تیزی سے ڈاک پہنچانے کے لئے کسی راستے پر ڈاک کا سلسلہ قائم کرنا ۔

To ride in post / To ride post : تیزی سے جانا ؛ بہت تیز

رفتار میں (ڈاک لے کر) جانا : بہ تعجیل یا جلدی سے جانا : پوری رفتار سے جانا۔

**Post : (n) [It. 'posto.']** (۱) (فوج) چوکی : وہ مقام جہاں سپاہی مقرر ہو یا جہاں سپاہی کھڑا کیا جائے : پہرے کا مقام۔ (۲) (مجازاً) وہ مقام جہاں کوئی شخص فرض منصبی ادا کرنے کے لئے متعین کیا جائے۔ (۳) (فوج) مورچہ : وہ جگہ جہاں سپاہیوں کی ایک جماعت مقرر ہو : وہ فوج جو مورچے پر ہو : (خصوصاً) فوجی اہمیت کا مقام جسے کمانڈر نے قبضہ کررکھا ہو۔ (۴) قلعہ : کوٹ : گڑھی : وہ مقام جہاں دفاعی یا دوسرے نقطۂ نگاہ سے مستقل طور پر مسلح سپاہی رہا کرتے تھے : خیمہ گاہ : مسلح دستے کی مستقل فرودگاہ۔ (۵) تجارتی چوکی خصوصاً وہ چوکی جو کوئی متمدن ملک کسی غیرمتمدن ملک میں قائم کرے : اسٹاک ایکسچنج یا صرافہ میں وہ جگہ جہاں پر کسی خاص قسم کا لین دین یا کاروبار ہوتا ہے۔ (٦) عہدہ : جگہ : اسامی : منصب : نوکری۔ (۷) (تاریخ، فوج بحری) بیس یا زیادہ توپوں کے جہاز کی کمان یا کمان داری : اس جہاز کے کپتان کا عہدہ : کپتانوں کی فہرست میں سب سے اونچا عہدہ یا خصوصی کپتان کا عہدہ۔ (۸) بگل جس کے ذریعہ فوج کو سونے کا حکم دیا جاتا ہے (First, last post)۔ (۹) کمپنی گاہ : اوٹ : گھات۔ (۱۰) باسکٹ بال میں کسی کھلاڑی کی لی ہوئی وہ پوزیشن جہاں سے بھرپور حملہ کیا جا سکتا ہو۔

**Last post :** وہ بگل جو فوجی جنازے کے ساتھ بجایا جائے : ماتمی بگل : ماتمی دھن۔

**To be made post :** (فوج) بیس یا زیادہ توپوں والے جہاز کا کمانڈر یا کپتان مقرر ہونا : بڑا کپتان بننا : خصوصی کپتان بنایا جانا۔

**To give post :** بیس یا زیادہ توپوں والے جہاز کے لئے بولا جاتا ہے جس کا کمانڈر کپتان کے عہدے کا ہوتا ہے یعنی ایسے جہاز کی کمانداری عطا کرنا ہے : کپتان مقرر کرنا۔

**To Take post :** بیس یازیادہ توپوں والے جہازکی کمانداری قبول کرنا یا پانا : ایسے جہاز میں کپتان کا عہدہ حاصل کرنا۔

**To take post :** کوئی عہدہ حاصل کرنا یا کسی عہدے پر فائز ہونا : منصب حاصل کرنا : مقام حاصل کرنا : مورچہ ہتھیانا۔

**Post : (n) [G. 'poster.']** (۱) (کاغذ سازی) ہاتھ سے بنی تازہ ڈھلے ہوئے کاغذ کے چار تا آٹھ دستوں کا ڈھیر جس میں ہر تختے کے بعد نمدا لگا ہوتا ہے اور اس طرح وہ Pressing کے لئے تیار ہوتا ہے۔ (۲) (فلزیات) کچدھات کی گھاٹی جو ایک بار میں پھگلائی جانے والی ہو۔

**Post : (v) [Fr. 'poster.']** (۱) گھوڑوں کی ڈاک بٹھاکر سفر کرنا : (ابتداءً) ہرکارے کی حیثیت سے سفر کرنا۔ (۲) تیز رفتاری سے سفر کنا : جلد جلد مسافت طے کرنا : بہت جلدی کرنا؛ شتابی یا عجلت سے کام لینا۔ (۳) ڈاک میں ڈالنا : (خط) بذریعہ ڈاک بھیجنا : ڈاک سے بھیجنا : ڈاک خانے کے ذریعے بھیجنا۔ (۴) (بہی کھاتا) کتھیانا : کھاتے میں چڑھانا: روزنامچے میں سے نکال کر کھاتے میں درج کرنا : (کسی مد یا اندراج کو) مناسب کھاتے میں لکھنا۔ (۵) روزنامچوں میں درج تمام مدوں کو کھاتے یا دوسری بہیوں میں منتقل کرنا (اور انہیں کھاتا وار ٹھیک ٹھیک نقل کرکے) کھاتا مکمل کرنا: رقم کھتیاکر بہی کھاتے کو مکمل کرنا : تمام کھاتوں میں مناسب اندراج کرنا (عموماً Post up یعنی آج تک یا مکمل کتھیاؤ)۔ (٦) (مجازاً) (ابتداءً امریکی روزمرہ) کسی شخص کو کسی معاملے کے متعلق پوری پوری معلومات بہم پہنچانا (اکثر Post up عموماً Passive میں)۔

**Post : (v) [Al. . 'postare.]** (۱) (بول چال) لکڑی گھڑنا : آرے سے چیرنے سے پہلے یا ستون بنانے کی غرض سے (شہیتر کو) چوکور یا مربع نما بنانا۔ (۲) (کشتی کو) کھمبے یا لنگر سے باندھنا۔ (۳) (اشتہار وغیرہ کو) دیوارپر، کھمبے پر یا کسی نمایاں جگہ پر چپکانا یا چسپاں کرنا۔ (۴) پوسٹر یا اشتہار کے ذریعہ مشتہر کرنا۔ (۵) (کالج کے امتحان میں) ناکام طلبا کی فہرست میں شامل کرنا یا درج کرنا (نام)۔ (٦) گم شدہ یا مقرر وقت پر نہ پہنچنے والے جہازوں کے نام شائع کرنا۔ (۷)(اشتہار، دیوار وغیرہ پر) لگانا :چسپاں کرنا : چپکانا۔

**Post : (v)** (۱)سپاہیوں کی چوکی بٹھانا : کسی مقام پر سپاہیوں کا کوئی دستہ متعین کرنا۔ (۲) (بری و بحری فوج) کپتان کا عہدہ عطا کرنا : کسی کو کپتان کا عہدہ دینا : کسی کو بیس یا زیادہ توپوں والے جہاز کا کپتان مقرر کرنا۔

**Post : (adv.) [Originating in the Phr. 'ride in post.']** ڈاک کے گھوڑوں پر : نہایت عجلت سے : بہت تیزی سے : پوری رفتار سے : بہت جلد : شتابی : بہ تعجیل۔

**Post :** لاطینی حرف ربط (Preposition) کے معنوں میں انگریزی محاورات میں آتا ہے اور "بعد،، کے معنی دیتا ہے مثلاً Post bellum, دیکھئے : Post meridiem , Post mortem , Post hoc , Postpartum اور Post terminum وغیرہ۔

Post binder : (n) بکھرے ہوئے اوراق کو یک جارکھنے والی جلدجس میں دھات کی بنی دو کیلیاں ہوتی ہیں جنہیں کاغذ میں بنے سوراخوں میں پھنسا دیا جاتا ھے ۔

Post - boat : (n) (۱) ڈاک کی کشتی : ڈاک کا جہاز (جہاز جو ڈاک لے جائے) ۔ (۲) مسافروں کا جہاز یا کشتی جو دو مخصوص مقامات کے درمیان چلتی ہو ۔

Post - box : (n) پوسٹ بکس :لیٹربکس : خطوط (ڈالنے) کا صندوقچہ ۔

Post - boy : (n) (۱) ڈاک کا ہرکارہ : ڈاکیہ : ڈاک لے جانے والا۔ (۲) دیکھو Postilion ۔

Post captain : (n) بیس یا زیادہ توپوں والے جہاز کا کمانڈر جو کپتان کہلاتا ھے (یہ معمولی کپتان سے ممتاز ہوتا ھے) : خصوصی کپتان : بڑا کپتان ۔

Post - cart : (n) مقامی ڈاک گاڑی : مقامی ڈاک ڈھونے والی گاڑی ۔

Post - cartesian : (a) پس کارتیسی : مشہور فرانسیسی کلیم ڈی کارٹ (۱۵۵۶-۱۶۵۰ء)-

Post - chaise : (n) ڈاک کی گاڑی : کرائے کی گاڑی جو دو منزلوں کے درمیان آتی جاتی ہو : مسافر گاڑی جسے ایک منزل سے دوسری منزل تک کے لئے کرائے پر لیا گیا ہو یا جو اسی طرح منزل بہ منزل کرائے پر لئے ہوئے گھوڑوں سے چلتی ہو : نیز توصیفاً۔

Post -charist : ( n) ڈاک گاڑی : (خصوصاً) چار پہیوں کی ہلکی تیز رفتار گاڑی جس کے آگے میں کوچبان کی نشست گاہ بھی ہوتی ھے : (Post- chaise) میں یہ نشست گاہ نہیں ہوتی ۔

Post- classical : (a) بعد کلاسیکی (وہ زبان ، ادب یا آرٹ جو کلاسیکی زمانے خصوصاً یونان و روما کے کلاسیکی زمانے کے بعد کا ہو ) ۔

Post coach : (n) ڈاک گاڑی ۔

Post -code / Postcode : (n) حروف و اعداد کا وہ مجموعہ جو پوسٹل ایڈریس کے بعد خطوط پر لکھ دیا جاتا ھے تاکہ انہیں چھانٹنے میں سہولت ہو: پوسٹ کوڈ : پن کوڈ : ڈاک اشاریہ ۔

Post -common : (n) وہ رسوم جوعشائے ربانی کے بعد ادا کی جاتی ہیں۔

Post -communion : (n) [med. L. 'postcommunio.'] دیکھو Post common

Post : (n) [By shortening.] (عامیانہ) Post Mortem ۔ (۱) لاش کا طبی معائنہ : مرنے کے بعد کی جانچ: تشریح الجثہ : پوسٹ مارٹم ۔ (۲) کسی کھیل یا مقابلے کے بعد اس پر بحث کرنا : بحث مابعد : بحث بعد از اختتام ۔

Post : (v) (عامیانہ) لاش کا طبی معائنہ کرنا: کسی مردہ جسم کی طبی جانچ کرنا : (یہ معلوم کرنے کے لئے کہ موت کس وجہ سے واقع ہوئی) : پوسٹ مارٹم کرنا۔

Post - : (Prefix) [L. 'post ' adv. & Prep.] لاطینی سابقہ بہ معنی "بعد" – "مابعد" – "پیچھے" ۔

Post - abdomen : (n) (حیوانیات) پس شکمہ : پیٹ کا پچھلا حصہ خصوصاً غیر فقری حیوانات میں شکمی جوف کے بعد والا حصہ ۔

Post - abdominal : (a) پس شکمی : پیٹ کے پچھلے حصے سے متعلق: پس معدہ کا ۔

Post -Adamic : (a) بعد از آدمؑ : آدمؑ کے بعد کا ۔

Post- and- lintel : (a) اس طرز تعمیر سے متعلق جو عمودی ستونوں اور افقی سردلوں پر مشتمل یا مبنی ہوتی ھے (یعنی جو محرابوں اور گنبدوں والے تعمیری نظام سے مختلف ہوتی ھے ) : ستون سردلی (طرزتعمیر) پایہ سردل والا (تعمیری نظام ) ۔

Post and pair : (n) تاش کا ایک کھیل جو سولہویں اور سترھویں صدی عیسوی میں انگلستان میں رائج تھا اور تین پتوں کے ہاتھ سے کھیلا جاتا تھا ۔

Post - Ascension: (a) بعد از رفع مسیح، رفع مسیح کے بعد کا ۔

Post - audit : (n) (معاشیات) پس محاسبہ : کسی معاملے یا لین دین کے حتمی طور پر طے پاجانے کے بعد کیا ہوا محاسبہ یا آڈٹ ( بخلاف پیش محاسبہ یا Preaudit)-

**Post - axial : (a)** محور جسم کے پیچھے واقع : خصوصاً کسی فقری حیوان کے ہاتھ یا پاؤں کے محور کے پیچھے کا: اس کے پچھلے حصے سے متعلق یا اس حصے میں واقع۔

**Post - bag : (n)** ڈاک تھیلا ۔

**Post baptismal : (a)** بپتسما کے بعد کا: پس بپتسمائی : بعد از بپتسمہ

**Post bellum : (a)** بعد از جنگ : جنگ کے بعد کا : (خصوصاً) امریکی خانہ جنگی کے بعد کا ۔

Post - communion : (a) (۱) عشائے ربانی کے بعد ہونے والا : عشائے ربانی کے بعد آنے والا یا استعمال کیا جانے والا ۔ (۲) ملاقات یا رفاقت کے بعد کی (بات چیت وغیرہ)۔

Post - costal : (a) پسلی کے پیچھے کا : پس جَنبی : عقب جَنبی ۔

Post Darwinian : (a) ڈارون کے بعد کا ۔

Post - date : (n) جس دن کوئی تحریر لکھی جائے اس سے آگے کی تاریخ : تاریخ ما بعد : بعد کی تاریخ : حقیقی تاریخ سے آگے یا بعد کی تاریخ جو کسی دستاویز پر دی جائے یا کسی واقعہ سے منسلک کردی جائے ۔

Post- date : (v) (کسی تحریر، کتاب، دستاویز، واقعہ پر) حقیقی یا اصلی تاریخ کے بعد کی تاریخ ڈالنا : آگے کی تاریخ ڈالنا۔

Post -diluvial : (a) (۱) (ارضیات) طوفانی عہد کے بعد کا : طوفانی زمانے کے بعد کا : پس طوفانی : بعد طوفانی ۔ (۲) طوفان نوح کے بعد کا: طوفان نوح کے بعد واقع ہونے والا یا موجود رہنے والا ۔

Post- diluvian : (a) جو طوفان نوح کے بعد واقع ہوا یا موجود رہا : طوفان نوح کے بعد کا : (حیوانیات) بعد طوفانی ۔

post - diluvian : (n) طوفان نوح کے بعد تک زندہ رہنے والا شخص: وہ شخص جس کا زمانہ طوفان نوح کے بعد ہو۔

Post- Easter : (a) ایسٹر کے بعد کا ۔

Post- election : (a) الیکشن کے بعد کا: انتخاب یا انتخابات کے بعد کا: پس انتخابی ۔

Post- entry : (n) (۱) (گھوڑ دوڑ) داخلۂ ما بعد وقت : وقت گزرنے کے بعد داخلہ ۔ (۲) (بہی کھاتا) اندراج ما بعد ۔ (۳) بعد کا داخلہ : داخلۂ ما بعد : وقت گزرنے کے بعد داخلہ : (خصوصاً) جہاز پر قابل محصول شے یا اشیائے تجارت کا الحاقی داخلہ ۔

Post-exilian : (a) بعد اخراجی : یہودیوں کی جلا وطنی اور بابل میں اسیری کے بعد کے زمانے کا یا اس سے متعلق (۵۲۸ قبل مسیح تا ـــــ)۔

Post-exist :(v) (شاذ) بعد تک جینا : بعد تک موجود رہنا ۔

Post-existence : (n) وجود ما بعد: حیات ما بعد:(دینیات) عاقبت : آخرت : بعد کی زندگی ۔

Post- fine : (n) (تاریخ) کسی سے جرمانہ وصول کرنے کا شاہی اجازت نامہ حاصل کرنے کے لئے بادشاہ کو ادا کیا جانے والا محصول ۔

Post- free : (a) (۱) محصول معاف : بلا محصول : بلا محصول ڈاک جس پر ڈاک خانے کا محصول نہ ہو ۔ (۲) جس پر ڈاک خانے کا محصول پیشگی ادا کردیا گیا ہو ۔

Post-frontal : (a) [L. 'frons.'] (۱) پیشانی کے پیچھے واقع: پیشانی کی ہڈی کے پیچھے یا اس کی پشت پر واقع: پس جبینی ۔ (۲) دماغ کے سامنے والے لختے (frontal loba) کے پچھلے حصے میں واقع ۔

Post-frontal : (n) پیشانی کی ہڈی کا زاویہ نما خارجی ابھار جو خانۂ چشم کے کنارے کے پچھلے حصے میں واقع ہوتا ہے : پیشانی کے پیچھے کا حصہ : خصوصاً مچھلی کی Sphenotic ہڈی ۔

Post-glacial : (a) برفانی دور کے بعد کا : بعد یخی ۔

Post-graduate : (a) (ابتداءً امریکا) بعد طیلسانی : بی ۔ اے اور اس کے مماثل ڈگریوں کے بعد کی (تعلیم) یا اس (تعلیم) سے متعلق ۔

Post-graduate : (n) پوسٹ گریجویٹ طالبعلم : ام ۔ اے یا اس کے مماثل ڈگریوں کے لئے تعلیم حاصل کرنے والا : بعد طیلسانی طالبعلم۔

Post- haste : (n) [Frem the old directions on letters 'Haste, Post, Haste.'] انتہائی سرعت یا تیزی : نہایت تیز رفتاری یا عجلت۔

Post-haste : (adv.) نہایت تیز رفتاری سے : ہر ممکن تیزی سے : بہ سرعت : بہ عجلت : بہ تعجیل ۔

Post hoc : (a) اس کے بعد : بعدہٗ ۔

Post hoc/ Ergo propter hoc : اس کے بعد : لہٰذا اسی کے باعث : اس کے بعد :اس لئے : اسی وجہ سے : ایک منطقی مغالطہ جس میں کسی واقعے کے بعد ہونے والے واقعے کو اس کا نتیجہ سمجھ لیا جائے ۔

Post - hole digger : (n) کھمبا گاڑنے کے لئے گڈھے بنانے والا اوزار۔

Post horn : (n) اٹھارھویں اور انیسویں صدی عیسوی میں رائج ایک قسم کا بارن (یا باجا) جسے ڈاکیہ یا ڈاک گاڑی کا محافظ اپنی آمد کے اعلان کے طور پر بجایا کرتا تھا : ڈاک بارن : پوسٹ بارن ۔

Post-horse : (n) ڈاک کا گھوڑا : وہ گھوڑا جو ڈاک گھر یا سرائے میں

ڈاکئے کے استعمال کے لئے یا مسافروں کو کرائے پر دینے کے لئے ہوا کرتا تھا ؛ ڈاک چوکی یا بدل چوکی کا گھوڑا ۔

**Post- house : (n)** (بول چال) پوسٹ آفس ؛ ڈاک خانہ ؛ ڈاک گھر ۔

**Post- hypnotic : (a)** (نفسیات) بعد تنویمی ۔

**Post- hypnotic suggestion : (n)** (نفسیات) بعد تنویمی اثر آفرینی ۔

**Post-impressionism : (n)** (فن) ما بعد اثریت ؛ ما بعد تاثریت ؛ فنون لطیفہ خصوصاً مصوری کا وہ رنگ جو اکثریت کے ردعمل کے طور پر پیدا ہوتا ھے ۔

**Post-influenzal : (a)** انفلوئنزا کے بعد ؛ انفلوئنزا کے بعد کا ۔

**Post-maturation : (n)** تبدیلیاں جو درخت میں پکے ہوئے کسی پھل کے اندر واقع ہوسکتی ہوں ۔

**Post-maturity : (n)** پورے وقت کے بعد کی حالت (مثلاً شکم مادر میں کسی بچے کی) مدت حمل گزر جانے کے بعد کی حالت ۔

**Post-median / -midial : (a)** وسط کے بعد واقع ؛ جو وسط (جسم) کے بعد واقع ہو ۔

**Post-menopausal : (a)** (عورت) جس کا حیض بند ہوچکا ہو ؛ حیض رک جانے کے بعد ہونے والی (بیماری) ؛ بندش حیض کے بعد کا ۔

**Post- menopause : (n)** (عورتوں کی) عمر کا وہ حصہ جو حیض بند ہونے کے بعد گزرے ۔ حیض بند ہونے کے بعد کی مدت عمر ؛

**Post meridiem : (Phr.) [L.]** بعد از دوپہر ؛ بعد ظہر ؛ دوپہر دن سے لے کر آدھی رات تک کے اوقات (مخفف P.M. یا P.m.) ۔

**Post-mill : (n)** کھمبے پر لگی ہوئی گھرنی یا پون چکی جو ہوا کے رخ پر اور ہوا کے زور سے چلتی ھے ۔

**Post mortem : (adv. Phr.) [L.]** پس رگ ؛ بعد از مرگ ؛ مرنے کے بعد؛ ما بعد الموت ۔

**Post-mortem : (a)** مرنے کے بعد کا ؛ جو مرنے کے بعد واقع ہو، تشکیل پائے یا کیا جائے ۔

**Post- mortem : (n)** (۱) لاش کا طبی معائنہ ؛ مرنے کے بعد کا معائنہ؛ تشریح الجثہ ؛ پوسٹ مارٹم ؛ نیز توصیفاً ۔(۲) کسی کھیل یا مقابلے کے خاتمے کے بعد اس پر بحث کرنا ؛ بحث بعد از اختتام ؛ بحث ما بعد ۔

**Post-mortem examination : (n)** لاش کا (طبی) معائنہ ؛ مرنے کے بعد کا معائنہ ؛ تشریح الجثہ ؛ پوسٹ مارٹم ۔

**Post-note : (n)** (تاریخ) ایک امریکی بینک کا جاری کردہ نوٹ جو مستقبل میں کسی معینہ تاریخ کے حکم کے بموجب قابل ادا ہوا کرتا تھا ۔

**Post-oak : (n)** امریکی اوک کا درخت جس کی لکڑیاں باڑ کے کھمبوں کے کام آتی ہیں (چونکہ یہ نمی سے جلد متاثر نہیں ہوتی اس لئے جلد سڑتی بھی نہیں) ۔

**Post-obit : (a) [Shortened f. L. 'post obitum.']** نافذ بعد موت ؛ جس کا نفاذ کسی کی موت کے بعد ہو ؛ موت کے بعد نافذ ہونے والا (خصوصاً بانڈ) ۔

**Post-obit : (n)** Post-obit bond کا مخفف ؛ وہ بانڈ جس میں قرض دار نے قرض دہندہ کی رقم کی ادائی کے لئے یہ ضمانت دی ہو کہ اسے وہ رقم فلاں شخص کی (جس سے قرض دار کو توقعات ہوں) وفات کے بعد ادا کی جائے گی ؛ وثیقہ مشروط الموت ؛ تمسک مشروط بہ موت ۔

**Post office/ Post-office : (n)** (۱) ڈاک خانہ ؛ پٹہ خانہ ؛ پوسٹ آفس؛ ڈاک گھر ۔ (۲) محکمۂ ڈاک ۔

**General Post office : (n)** (مخفف G.P.O.) کسی ملک یا ریاست کا مرکزی یا بڑا ڈاک خانہ ؛ (عوام میں) شہر یا قصبے کا بڑا ڈاک خانہ ۔

**Post office annuity : (n)** ایک طریقہ یا نظام جس میں ڈاک خانے کے ذریعہ سالیا نے خریدے جا سکتے ہیں ؛ ڈاک سالیانہ ۔

**Post office car : (n)** (امریکا) ریل میں ڈاک کا ڈبا ؛ ڈاک گاڑی ۔

**Post office department : (n)** محکمۂ ڈاک ؛ سرکاری محکمہ جس کا کام ڈاک کے ذریعہ خطوط وغیرہ بھجوانا ھے ۔

**Post office insurance : (n)** ایک طریقہ یا نظام جس کے تحت ڈاک خانہ کے ذریعہ زندگی بیمہ کرایا جاتا ھے ؛ ڈاک جیون بیمہ؛ ڈاک زندگی بیمہ ۔

**Post office order : (n)** (مخفف P.O.O.) کسی متصرحہ رقم کا حکم نامہ جو کسی ڈاک خانے نے جاری کیا ہو نیز جو اس میں نامزد کئے ہوئے ڈاک خانے میں اس شخص کو قابل ادا ہو جس کا نام باضابطہ طور پر ایک خط کے ذریعہ وہاں بھیجا گیا ہو ۔

**Post office saving-bank : (n)** وہ بینک جس کی شاخیں ڈاک خانوں میں ہوتی ہیں اور وہاں نسبتاً کم شرح سود اور سرکاری

ضمانت پر ایک معینہ حد تک رقمیں قبول کی جاتی ہیں ؛ ڈاک گھر بچت بینک ؛ پوسٹ آفس سیونگ بینک ۔

Post office stamp : (n) ڈاک خانے کی مہر ۔

Post-oral : (n) پس دہنہ : منہ کے پیچھے یا منہ کے بعد واقع (فقری حیوانیات کے جنین میں بعض شکمی محرابوں پر اطلاق ہوتا ہے) عقب فہمی ؛ پس فہمی ۔

Post-paid : (a) جس کا محصول ڈاک پیشگی ادا کر دیا گیا ہو ؛ جسے لے جانے کا محصول قبل میں اد کر دیا گیا ہو ؛ پیڈ ؛ محصول ادا کردہ ۔

Post-paper : (n) خط کے کاغذ کی خاص قسم یا خاص سائز (عموماً ۲۰ x ۱۶) (خصوصاً وہ جس پر ڈاکئے کے ہارن کے آبی نشان ہوا کرتا تھا) ۔

Post partum haemorrhage : (n) (طب) کثرت نفاس ۔

Post pharyngeal : (a) (تشریح) پس بلعومی : حلق کے بعد کا ؛ پس حلقومی ۔

Post-pliocene : (a) (ارضیات) طبقات الارض کے دور ثالث کے بعد یا دوررابع کی تشکیل کے سب سے نچلے حصے پر اطلاق ہوتا ہے جو دور ثالث کے جدید تر حصے کے معاً اوپر ہو؛ نیز دور ثالث کے جدید ترین طبقے کے بعد کی تمام تشکیلات پر اطلاق ہوتا ہے ؛ اس عہد کے حیوانات وغیرہ پر بھی اطلاق ہوتا ہے ؛ اجتماع ثلاثی کے جدید ترین طبقے کے بعد کا ۔

Post-rider : (n) ڈاکیہ ؛ ڈاک لے جانے والا ؛ گھوڑے پر ڈاک لے جانے والا ؛ سوار ڈاکیہ ؛ ڈاک سوار ۔

Post-road : (n) ڈاک روڈ ؛ وہ سڑک جس پر ڈاک خانوں کا سلسلہ اور ڈاک کے گھوڑے رکھنے کا نظم تھا ؛ وہ سڑک جس سے ڈاک آتی جاتی تھی ۔

Post term : (n) میعاد گزر جانے کے بعد ؛ تمادی ہو کر ؛ بعد از میعاد۔

Post terminum : (adv.) [L. 'Phrose'.] دیکھو Post term

Post terminum : (a) جس کی میعاد گزر چکی ہو ؛ تمادی ۔

Post terminum : (n) میعاد پوری ہو جانے کے بعد درخواست یا رٹ کی واپسی اورفیس جو اسے پھر سے دائر کرنے کے لئے دینی پڑے۔

Post-tertiary : (a) (ارضیات) دور ثالث کے بعد کا (زمانہ یا مجتمعات)؛ ارضیاتی سلسلے کا جدید ترین ؛ دور رابع کا ؛ اس زمانے کے (حیوانات وغیرہ) ؛ (نیز بطور اسم) ۔

Post-town : (n) شہر یا قصبہ جہاں بڑا ڈاک خانہ ہو (کسی ڈاک خانے کی شاخ یا سب آفس نہ ہو) ؛ ڈاک خانے والا قصبہ یا شہر۔

Post-traumatic : (a) کسی زخم یا چوٹ کے بعد کا ؛ زخم یا چوٹ کے نتیجے میں پیدا شدہ ؛ پس جراحتی ؛ مجروحیت کے بعد کا ۔

Post-tympanic : (a) عظم طبلی یا طبلۂ گوش کی ہڈی کے پیچھے کا (استخوانی ابھار یا ہڈی جو بعض گوشت خور حیوانات میں ہوتی ہے ) ؛ نیز بطور اسم ۔

Post-tympanic bone/ -process : (n) (بعض گوشت خور جانوروں میں) عظم طبلی یا طبلۂ گوش کی ہڈی کے پیچھے والی ہڈی یا اس کا (استخوانی ) ابھار ۔

Post-wagon : (a) [Du. G. 'Postwagen.'] (نیدر لینڈ وغیرہ میں) ڈاک گاڑی یا اسٹیج کوچ ۔

Post-warrant : (n) دو سند یا وارنٹ جو جہاز پر دیر سے یا ضمنی و الحاقی طور پر لائی جانے والی قابل محصول شے یا اشیا کے لئے جاری کیا جاتا ہے ؛ الحاقی سند ؛ الحاقی داخلے کی سند یا پروانہ ؛ داخلۂ مابعد کی سند یا پروانہ ؛ ضمنی یا الحاق پروانہ(یا پروانۂ راہداری)؛ ضمنی وارنٹ ؛ پوسٹ وارنٹ ۔

Post-woman : (n) عورت ڈاکیہ ؛ عورت جو خط لے جاتی ہو ۔

Postage : (n) ڈاک کا محصول ؛ محصول ڈاک ؛ خط بھیجنے کامحصول جسے بھیجنے والا (ڈاک خانے کو) ڈاک ٹکٹ کی صورت میں قبل ہی ادا کردینا ہے ۔

Postage stamp : (n) ڈاک ٹکٹ ۔

Postal : (a) ڈاک کا ؛ ڈاک خانے کا؛ ڈاک پہنچانے سے متعلق ۔

postal : (n) (امریکا) پوسٹ کارڈ یا پوسٹل نوٹ وغیرہ کا مخفف۔

Postal car : (n) (امریکا) ریل کا ڈبا جس میں ڈاک جاتی ہے ؛ ریلوے ڈاک گاڑی ۔

Postal card : (n) (امریکا) پوسٹ کارڈ جسے خود پوسٹ آفس نے جاری کیا ہو ۔

Postal note : (n) (امریکا) پوسٹل نوٹ ؛ ڈاک نوٹ ؛ پانچ ڈالر تک کی

کسی رقم کو کسی بھی ڈاک گھر میں قابل ادا ہونے کا حکم جسے پوسٹ آفس نے جاری کیا ہو۔

Postal order : (n) پوسٹل آرڈر۔

Postal tax stamp : (n) سرکاری ٹکٹ جو محصول ڈاک کے علاوہ خطوط وغیرہ پر کسی سرکاری فنڈ میں امداد کی غرض سے لازمی طور پر لگانا پڑتا ھے۔

Postal union : (n) اتحاد ڈاک خانہ جات : مختلف ملکوں کی حکومتوں کا اتحاد جس کے ذریعہ بین الاقوامی محصول ڈاک ، پارسل و رسائل بذریعہ ڈاک طے پاتے ہیں اور ان میں باضابطگی اور باقاعدگی رکھی جاتی ھے ۔ ڈاک اور تار کے بین الاقوامی نظام کو یکساں اور باقاعدہ رکھنے کا بین الاقوامی معاہدہ ۔

Postament : (n) (۱) ستون کی کرسی : پایۂ ستون ۔ (۲) عمارت کی کرسی یا چبوترہ ۔ (۳) (تبت کاری میں) فریم : چوکھٹا : حاشیہ ۔

Postantennal : (a) (حشرات کی) مونچھوں یا محاسوں کے پیچھے واقع : پس محاسبی : پس قرنی ۔

Postatomic : (a) (۱)ایٹمی توانائی کے اخراج کے بعد کا۔ (۲) پہلے ایٹمی دھماکے کے بعد کا۔

Postbreeding : (a) مزید توالد و تناسل کے لئے عضویاتی درستگی سے متعلق ۔

Postcard : (n) پوسٹ کارڈ (خط و کتابت کے لئے) ۔

Pictorial postcard/Picture- : پوسٹ کارڈ جس کی پشت پر تصویر بنی رہتی ھے ۔

Postcard : (v) پوسٹ کارڈ لکھنا : پوسٹ کارڈ پر خط لکھنا ۔

Postcardinal : (a) جو دل کے پیچھے (واقع ہو) : پس قلبی :پس قلبہ ۔

Postava : (n) (تشریح) مچھلیوں سے بلند فقری جانداروں کی نچلی ورید جو حیوانات میں عموماً پیچھے کی طرف ہوت ھے : اجوفِ تحتانی ۔

Postcaval : (a) اجوفِ تحتانی یا نچلی ورید کا : اجوف تحتانی سے متعلق ۔

Postcaval vein: (n) (تشریح) اجوف تحتانی : نچلی ورید ۔

Postcecal : (a) (تشریح) پس عورہ ۔

Postcenal / Postcoenal : (a) (خصوصاً دو پہر کے) کھانے کے بعد کا : کھانے کے بعد واقع ہونے والا : (نیز Postprandial)-

Postcentral : (a) پس مرکزہ : کسی مرکز یا مرکزی ساخت کے پیچھے یا پشت پر واقع : (خصوصاً) دماغی جھلی یا قشر دماغ کی مرکزی درز کے پیچھے واقع ۔

Postchay / Postshay : (n) Post- chaise کا روزمرّہ تلفظ ۔

Postcibal : (a) [f. Post + L. 'cibalis.'] کھانے کے بعد واقع ہونے والا ۔

Postclavicle : (n) (تشریح، حیوانیات) بعض مچھلیوں کے مونڈھے کی چپنی کے پیچھے والی ہڈی: پس ترقوہ (ہڈی).

Postcoital : (a) جفتی یا مجامعت کے بعد واقع ہونے ، موجود رہنے یا زندہ رہنے والا ۔

Postcolonial : (a) امریکی نو آبادیاتی طرز تعمیر کی خصوصیات کا حامل ۔

Postdental : (a) پس دندانی (آواز) : جو زبان کی نوک کو سامنے کے اوپر والے دانتوں کے پیچھے رکھ کر بولنے سے پیدا ہو ۔

Postdental : (n) پس دندانی مصمتہ : پس دندانی حرف صحیح ۔

Postdoctoral / Postdoctorate : (a) ڈاکٹر کی ڈگری (سند) کے بعد کا یا اس سے متعلق : (علمی یا تحقیقی کام ، ڈگری وغیرہ) ۔

Poste restante : (n) [Fr.] خط پر لکھی ہوئی یہ ہدایت کہ جب تک مکتوب الیہ خود طلب نہ کرے اس خط کو ڈاک خانے ہی میں محفوظ رکھا جائے : (مجازاً) ڈاک خانے کا وہ صیغہ جس میں خطوط اس وقت تک محفوظ رہیں جب تک مکتوب الیہ طلب نہ کرے : محفوظ ڈاک ۔

Postea : (n) [L.] (قانون) دیوانی مقدمے کے ریکارڈ کا وہ حصہ جس میں عدالتی تحقیقات کی کاروائیوں اور فیصلے کا بیان ہوتا ھے ۔

Postembryonic/ -embryonal : (a) بعد جنینی: جنینی مرحلے کے بعدکا.

Poster : (n) (۱) مہم جویانہ یا نہایت تیزی سے سفر کرنے (شاذ) نیز مجازاً ۔ (۲) ڈاک کا گھوڑا : وہ گھوڑا جو منزل پر یا سرائے میں قاعدوں کے استعمال یا مسافروں کو کرائے پر دینے کے لئے ہوا کرتا تھا۔ (۳)خط کو سپرد ڈاک کرنے والا : خط پوسٹ کرنے والا ۔ (۴) (بہی کھاتے کی) اندراجات مکمل کرنے والا : بہی کھاتا لکھنے والا :

راہ پناہ۔

Postero- : (comb.) [OFr. 'posterne.'] لاطینی لفظ Posterus سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "پیچھے"، "پچھلا" "پس"، "آخر"، "پچھلے حصے میں (پر)" (صفات کے ساتھ بطور سابقہ مستعمل ھے۔

Postero-external : (a) پس خارجی۔

Postero-lateral : (a) بغلی حصے یا حاشیے کے آخری سرے پر واقع یا رکھا ہوا : بغلی حصے یا حاشیے کے آخری سرے پر کا۔

Postfix : (v) بعد میں یا آخر میں لگانا : نتھی کرنا : چپکانا؛ چسپاں کرنا : ثبت کرنا : بعد میں اضافہ کرنا : جوڑنا : شامل کرنا : ملحق کرنا : ضمیمہ لگانا : الحاق کرنا؛ لاحقہ لگانا : بطور لاحقہ شامل کرنا یا جوڑنا : کسی لفظ کے آخر میں کچھ حروف بڑھانا۔

Postfix : (n) لاحقہ : کوئی لفظ، ہجا یا حرف جو کسی لفظ کے آخر میں اضافہ کیا جائے۔

Postfixed : (a) پس بستہ۔

Postfurca : (n) [L. 'furca.'] حشریات کے فقرات صدر میں (تین میں) سب سے پچھلا Apodeme۔

Postheating : (n) ویلڈنگ کے بعد کسی دھات کو گرم کرنے کا عمل تاکہ کمرے کے درجۂ حرارت تک ٹھنڈا ہونے کی شرح کو کم کیا جاسکے۔

Posthitis : (n) [Gr. 'posthe.'] (طب) ورم علفہ : حشفے کے اوپر والے حصے کا ورم۔

Posthole : (n) کھمبا نصب کرنے کے لئے زمین پر بنایا ہوا سوراخ یا گول گڈھا : نیز توصیفاً۔

Posthuma : (n) تصنیفات جو مصنف کی وفات کے بعد شائع ہوں۔

Posthumous : (a) [L. 'postumus.'] (۱) (بچہ) جو باپ کی وفات کے بعد پیدا ہوا ہو : بعد مرگ یا وفات پدر زائیدہ۔ (۲) بعد مرگ مصنف : (کتاب یا تحریر) جو مصنف کی وفات کے بعد شائع ہو۔ (۳) (واقعہ) جو موت کے بعد گزرے : بعد مرگ؛ پس مرگ۔

Posthumous child : (n) (سماجیات) سرخور : مولود یتیم۔

Posthumously : (adv.) مرنے کے بعد (خصوصاً باپ کے یا مصنف کے) :

کھاتے میں درج کرنے والا : بہی کھاتا درست کرنے والا : منیم : منشی : تجارتی لین دین کا تفصیلی ریکارڈ رکھنے والا اور انہیں متعلقہ کھاتوں میں درج کرنے والا۔

Poster : (n) (۱) اشتہار لگانے والا : اشتہار چسپاں کرنے والا۔ (۲) اشتہار : شارع عام پر چسپاں کیا ہوا اشتہار؛ پوسٹر : دیواری اشتہار : (خصوصاً خوش رنگ و خوش نما) نیز توصیفاً۔ (۳) (رگبی، فٹ بال) وہ گیند جو سیدھی گول پوسٹ پر سے گزر جائے۔ (۴) خیراتی مہر یا ٹھپا جو معمول سے بڑے سائز کا ہوتا ھے۔

Posterior : (a) [L. 'posterior.'] (۱) بعد کا : پیچھے کا۔ (۲) بعد میں آنے والا : موخر : پچھلا۔ (۳) پیچھے کا : پچھلے حصے کا : پچھلا : جو (کسی چیز کے) پیچھے واقع ہو۔ (۴) (نباتیات) بالائی : (حیوانیات) ذنبی : دُمی۔

Posterior : (n) (۱) (جمع) بعد میں آنے والے : اخلاف : ورثا : اولاد آئندہ نسل : آنے والی پیڑھی۔ (۲) (جمع) جسم کا پچھلا حصہ۔ (۳) (تشریح) سرین : چوتڑ۔

Posterior : (adv.) بعد میں : پیچھے : آگے چل کر؛ آئندہ۔

Posterior column : (n) (تشریح) استوانۂ موخر۔

Posterior root : (n) (تشریح) ظہری جڑ۔

Posteriority : (n) [med. L. 'posterioritas.'] بعد کا ہونا : متاخر ہونا؛ آخریت : موخّریت : تاخر۔

Posteriorly : (adv.) پیچھے نظر ڈالتے ہوئے : نیز دیکھو Posterior۔

Posterity : (n) [L. 'Posteritas'.] (۱) کسی شخص کی آئندہ نسل : اولاد : اخلاف : آل : وہ سب کے سب ایک ہی مورث اعلیٰ کی اولاد ہوں۔ (۲) آئندہ نسلیں (بہ حیثیت مجموعی)؛ آنے والی پیڑھیاں : آنے والی نسلیں (نوع انسان کی)۔

Postern : (n) [Gfr. 'posterne.'] (۱) (مکان کے) پیچھے کا دروازہ؛ چھوٹا دروازہ (جو بڑے دروازے یا پھاٹک کے علاوہ ہو)۔ (۲) بغلی دروازہ : چور دروازہ : عقبی دروازہ۔ (۳) (قلعہ بندی) خندق وغیرہ میں جانے کی سرنگ۔ (۴) (مجازاً) راہ فرار : راہ پناہ : جائے پناہ : پناہ گاہ۔ (۵) خفیہ راستہ : خفیہ گزرگاہ۔ (۶) (توصیفاً یا بطور صفت) پیچھے کا؛ پچھلا : بغلی : معمولی : کمتر : ذیلی : خفیہ (دروازہ یا پھاٹک)۔

Poster door /-gate : (n) پچھلا دروازہ : بغلی دروازہ : چور دروازہ؛ عقبیٰ دروازہ یا گزرگاہ (مجازاً) راہ فرار : جائے پناہ؛

Postliminium : (n) [L.] (۱) (قانون روما) استرداد حقوق : وہ اصول جس کی رو سے جلاوطن شخص سے واپسی یا قید کو رہائی کے بعد حقوق شہریت دوبارہ مل جاتے ہیں : بازیابی حقوق۔

Postliminous : (a) بعد کا : متاخر : مؤخر : الحاقی : لاحقے جیسا : زائدے جیسا : ذیلی : ضمیماتی : تتماتی۔

Postliminy : (n) [Anglicized f. Postliminium.] (۱) (قانون روما) استرداد حقوق : وہ اصول جس کی رو سے جلا وطن شخص کو واپسی پر یا قیدی کو رہائی کے بعد حقوق شہریت دوبارہ مل جاتے ہیں؛ بازیابی حقوق۔ (۲) (بین الاقوامی قانون) رجوع بہ حالت ما سبق (جنگ کے بعد قیدیوں یا ضبط شدہ اشیا کا اپنے ملک میں پہنچ کر (اپنی سابق حیثیت حاصل کرنا) : ماسبقی رجوع۔

Postlude : (n) [after Prelude.] (۱) مذہبی رہس کے آخر میں بجائے گئے نغمے کا آخری حصہ یا قطعہ : اختتامی موسیقی : قطعۂ آخر۔ (۲) آرگن باجے کا ایک نغمہ جو کلیسا میں دعاؤں کے بعد بجایا جاتا ہے۔ (۳) (کسی تاریخی عہد یا ادبی کارنامے کا) اختتامی حصہ :آخری حصہ : خاتمہ۔

Postludium : (n) [L.] مذہبی رہس کے آخر میں بجائے گئے نغمے کا آخری حصہ یا قطعہ : قطعۂ آخر: قطعۂ پایاں: اختتامی موسیقی : اختتامی نغمہ۔

Postman : (n) ڈاکیہ : ڈاک کر ہرکارہ : چٹھی رساں : خطوط رساں۔

Postman : (n) (تاریخ) پہلے زمانے میں انگلستان کی ایک قانونی عدالت (English court of exchequer) کا بیرسٹر۔

Postmark : (n) ڈاک خانے کی مہر جس میں خطوط کی وصولی یا روانگی کا مقام ، وقت اور تاریخ ہوتی ہے :ڈاک مہر۔

Postmark : (v) ڈاکے خانے کی مہر لگانا : (خصوصاً وہ جس میں ڈاک خانے کا نام اور تاریخ ہوتی ہے)۔

Postmaster (n) [Post + master.] پوسٹ ماسٹر : ڈاک بابو: ڈاک خانے کا نگراں یا ناظم۔

Postmaster : (n) [Of unkn. origin.] مارٹن کالج ،آکسفورڈ میں John whyot کی قائم کردہ غریب طلبا کی کلاس جس کا قیام ۱۳۸۰ء میں ہوا تھا : اب عموماً اس کالج میں لفظ اسکالر کے مترادف کے طور پر مستعمل ہے : مارٹن کالج کا وظیفہ یاب طالبعلم (جو امتحان میں کامیاب ہوکر وظیفہ حاصل کرے)۔

بعد از مرگ۔

Posthumus : (n) [L. post (h) umus.'] دیکھو Posthumous child

Posthumus : (n) [as prec.] (جمع) تصنیفات جو مصنف کی وفات کے بعد شائع ہوں۔

Postiche : (a) [Fr.] (۱) نقلی : مصنوعی : بناوٹی۔ (۲) فن تعمیر یا سنگ تراشی کے کسی مکمل نمونے میں مزید اضافہ کی ہوئی کسی (نامناسب) آرائش پر اطلاق ہوتا ہے۔

Postiche : (n) (۱) اصلی چیز کے بدلے دی ہوئی نقلی چیز : مصنوعی چیز۔ (۲) نقل گیری : نقلیں اتارنا : جعل سازی : تصنع : دغا : فریب: بناوٹ بازی۔

Posticous : (a) [L. 'posticus.'] (۱) (نباتیات) پسیں : عقبی : بیرونی : پچھلا (کسی پھول یا نظام گل کے کسی حصے پر اطلاق ہوتا ہے)۔ (۲)(نباتیات ،حیوانیات) بروں رخ۔

Postil : (n) [med. L. 'postilla.'] (۱) (تاریخ) حاشیہ : ذیلی تشریح (کسی بھی عبارت خصوصاً انجیل اور توریت کے متن کی)۔ (۲) شرح : تفسیر : کتاب تفسیر۔ (۳) توصیفی معنوں میں۔

Postilion / Postillion : (n) [Fr. 'postillo.'] (۱) وہ شخص جوجوڑی یا دکڑی میں گاڑی کے قریب کے گھوڑے پر اور چوکڑی میں تیسرے گھوڑے پر ہانکنے کے لئے سوار ہوتا ہے : اسپ سوار کوچبان۔ (۲) ایک قسم کا زنانہ بیٹ۔

Posting : (n) (۱) بدل چوکی کے گھوڑے پر سفر کرنا : پیسے کمانے کے لئے بدل چوکی پر گھوڑے گاڑیاں وغیرہ رکھنا۔ (۲) ڈاک خانے سے یا اس کے ذریعہ خطوط یا دیگر خطوط یا دیگر ڈاک خانہ جاتی اشیا بھیجنا۔ (۳) (کھاتا بہی) روز نامچوں یا دوسری بہیوں سے اندراج کو اصلی کھاتے میں منتقل کرنا : کھتیونی : کھاتے میں کسی مد کا باضابطہ اندراج : کھاتابہی کو تا حال مکمل کرلینا یعنی اس میں آج کے دن تک کے اندراجات پورے کرلینا۔

Postliminary : (a) [f. L. 'post + limen / +ary.] (۱) (قانون روما) استرداد حقوق سے متعلق : جلاوطن کی واپسی یا قیدی کی رہائی کے بعد اسے دوبارہ حقوق شہریت مل جانے سے متعلق۔ (۲) بعد کا : متاخر: مؤخر (Preliminary کی ضد)۔

Postliminious : (a) (۱) استرداد حقوق کا یا اس سے متعلق (شاذ)۔ (۲) دیکھو Postliminous۔

Postmaster general :(n) پوسٹ ماسٹر جنرل : ڈاک خانے کاناظم اعلیٰ : ناظم ٹپه خانه جات : کسی ملك یا ریاست کی پوسٹل سروس کا حاکم اعلیٰ جو برطانیه میں اکثر اور ریاستہائے متحدہ امریکا میں ہمیشه کابینه کا ایك رکن ہوتا ہے ۔

Postmaster-generalship : (n) پوسٹ ماسٹر جنرل کا عہدہ یا رتبه ۔

Postmastership : (n) پوسٹ ماسٹر کا عہدہ ۔

Postmastership : (n) (مارٹن کالج آکسفورڈ) پوسٹ ماسٹر شپ : اسکالر شپ : وظیفه : مارٹن کالج کا انعامی وظیفه ۔

Postmeridian : (a) [L. 'postmeridianus.'] دیکھو Postmerdiem

Postmillennial : (a) بعد الفی : ہزار سال کے بعد کا : خیر القرون (حضرت عیسیٰ کی بادشاہی کے زمانے) کے بعد کا۔

Postmillennialism : (n) عقیدۂ بعد الف : یه عقیده که حضرت عیسیٰ کا دوسرا ظہور الف سعادت (millennium) کے بعد ہوگا۔

Postmillennialist : (n) بعد الفی : عقیدۂ بعد الف کا قائل ۔

Postmineral : (a) بعد مدنی ۔

Postminimus : (a) (تشریح) پس خنصر ۔

Postmistress : (n) وہ عورت جو پوسٹ ماسٹر کے عہدے پر ہو : پوسٹ مسٹریس ۔

Postmistress-ship : (n) پوسٹ مسٹریس کا عہدہ ۔

Postnaris : (n) [L. 'naris.'] پچھلے نتھنے : ناك کے پچھلے سوراخ جو حلق میں کھلتے ہیں ۔

Postnasal : (a) ناك کے پیچھے کا : پس انفی : ما بعد انفی ۔

Postnasal : (n) پس انفی عضو (مثلاً بعض حیوانات میں ناك کے پیچھے کا فلس) ۔

Postnasal drip : (n) ناك کے پچھلے سوراخ سے حلق میں بلغم کا بہاؤ۔

Postnatal : (a) بعد ولادت : ولادت کے بعد کا : جو ولادت کے بعد واقع ہو (خصوصاً) (ولادت کے فوراً بعد) کسی نو زائیده کا یا اس سے متعلق ۔

Postnatus : (n) [mod. L. Postnatus.'] وہ شخص جو کسی خاص واقعے کے بعد پیدا ہوا ہو (خصوصاً) (اسکاتستان میں) وہ شخص جو اتحاد انگلستان و اسکاتستان (۱۶۰۳ء) کے بعد پیدا ہوا ہو ۔

Postnuptial : (a) بعد ازدواج : شادی کے بعد کا : جو شادی کے بعد ہو۔

Posticular : (a) جو آنکھ کے پیچھے واقع ہو : بعد عینی : بعد بصری : پس چشم ۔

Postorbital : (a) (تشریح : حیوانیات) حلقۂ چشم کے پیچھے یا پچھلے حصے میں واقع : پس متحجر ۔

Postorbital : (n) (۱) پس محجری ہڈی : پس محجری ابھار ۔ (۲)سانپ کی آنکھوں کے پیچھے کا فلس : پس چشمی فلس ۔

Postpartal/ Postpartum : (a) (طب) وضع حمل کے بعد : بچه پیدا ہونے پر : بعد از وضع حمل : پس از وضع حمل : ولادت کے بعد : بعد الولادتی ۔

Postponable : (a) [f. Post pone] ملتوی کئے جانے کے لائق : لائق التوا۔

Postpone : (v) [L. 'Post ponere' .] (۱) بعد کے لئے رکھ چھوڑنا : ملتوی کرنا : معرض التوا میں ڈالنا یا رکھنا : موقوف رکھنا : ٹال مٹول کرنا ۔ (۲) (مرضیات) تپ لرزہ وغیرہ کا) دیر سے آنا: معمولی یا توقع سے زیادہ وقفے کے بعد آنا : وقت کے بعد آنا ۔ (۲) بعد میں رکھنا : آخر میں رکھنا : (کسی چیز کو کسی چیز سے) موخر قرار دینا : کمتر سمجھنا : سلسله وار ترتیب میں(کسی چیز کو) کسی چیز کے بعد رکھنا ۔

Postponement : (n) التوا : ٹال مٹول ۔

Postponence : (n) (شاذ) ماتحتی : کمتر یا موخر ہونا ۔

Postponer : (n) التوا میں رکھنے والا : ٹال مٹول کرنے والا ۔

Postpose : (v) [Fr. 'Postposer' .] کسی لفظ کے بعد قواعد کی رو سے کسی جزو کا اضافه کرنا : جزو لاحق لگانا ۔

Postposition : (n) [Late and med. L. 'Postpositio' .] (۱) جزو لاحق : وہ ٹکڑا یا لفظ جسے کسی اور لفظ کے آخر میں لگا کر مرکب بنائیں ۔ (۲) جز و لاحق لگانے کا عمل ۔

Postpositional : (a) جزو لاحق کا : جزو لاحق یا لاحقے کی خاصیت کا۔

Postpositive : (a) جزو لاحق کے طور پر : جزو لاحق کی خاصیت کا: ضمیر متصل یا لاحقے کی خاصیت کا۔

Postpositive : (n) جزو لاحق : لاحقه : ضمیر متصل ۔

Postprandial : (a) [L. 'Prandium '.] کھانے کے بعد کا : کھانے کے بعد کیا جانے یا واقع ہونے والا : بعد از طعام (عموماً مزاحاً مستعمل ھے) ۔

Postpubertal : (a) پس بلوغی : بعد از بلوغ : بلوغت کے بعد واقع ہونے والا : متعلق بہ فُتُوّت ۔

Postpuberty : (n) فُتُوّت : بلوغت کے فوراً بعد کا زمانہ ۔

Postscapular : (a) بعد کتفی : زیر کتفی : شانوں کی ہڈی یا شانوں کے پاس والی ریڑھ کے پیچھے یا نیچے واقع ۔

Postscapular fossa : (n) زیر کتفی جوف ۔

Postscenium : (n) [L. 'f. 'Post + scaena. '] (قدیم کلاسیکی) سین یا منظر کے پیچھے : تھیٹر کا پچھلا حصہ : پس منظر ۔

Postscribe : (v) [L. 'Postscribere'.] بعد میں (کچھ) لکھنا : الحاقی طور پر کچھ لکھنا : ضمیمے کے طور پر کچھ لکھنا ۔

Postscript : (n) [ L. 'Postscriptum.'] (۱) خط کے آخر میں دستخط کے بعد لکھی ہوئی عبارت جس میں مزید باتیں ہوں : عبارت مزید : الحاقی عبارت : دنبالہ : مکرر آنکہ ۰۰۰۰۰ ۔ (۲) کسی نظم کے آخر میں لکھا ہوا یا چھپا ہوا پیراگراف جس میں کچھ مزید باتیں ہوں ۔

Postscriptal : (a) الحاقی عبارت جیسا : دنبالہ تحریر جیسا : عبارت مزید سے متعلق : دستخط کے بعد خط کے آخر میں لکھی مزید عبارت سے متعلق ۔

Postscriptum : (n) [L. ] دیکھو Postscript

Postscutellum : (n) (حشریات) کیڑے کے سینے کے ہر ایک قطعے یا حصے کا چوتھا صلبہ (Sclerite) جو کھپرے کے پیچھے واقع ہوتا ھے ۔

Postsphenoid : (a) (تشریح) کھوپڑی کی خانہ نما ہڈی کے آخر کا : استخوان جمجمہ کے آخر کا یا پچھلا : (نیز بطور اسم)۔

Postsphenoid bone : (n) کھوپڑی کی خانہ نما ہڈی کا آخری حصہ : استخوان جمجمہ کا آخری یا پچھلا حصہ ۔

Postspinal : (a) حرام مغز کی بے حسی کے بعد ہونے والا : حرام مغز کی بے حسی کے بعد کا ۔

Postsynchronism : (n) (سنیما) آواز بندئ بعد : آواز بندئ مابعد ۔

Posttemporal : (a) (تشریح) پس صدغی : کھوپڑی کے صدغی حلقے کے پیچھے کا یا اس حلقے کے پیچھے واقع ۔

Postulancy : (n)[See next. ] امیدواری : امید واریت : مدت امیدواریت: زمانۂ امیدواری ۔

Postulant : (n) [Fr. or L. 'Postulans'.] درخواست کنندہ : عرضی گزارانندہ : عرضی دار : امیدوار (خصوصاً کسی مذہبی سلسلے یا جماعت میں شامل ہونے کا) ۔

Postulate : (n) [L. 'Postulatum.'] (۱) (منطق) وہ بات جو استدلال کی بنیاد کے طور پر مان لی جائے : بنیادی شرط : بنیادی اصول : مفروضہ ۔ (۲) (علم ہندسہ) وہ سادہ عمل جس کا امکان بغیر ثبوت کے تسلیم کر لیا جائے (مثلاً دو نقطوں کے مابین خط مستقیم کھینچا جا سکتا ھے) : اصول موضوعہ : مسلّمہ : (جمع) (مسلمات) ۔

Postulate : (v) [f. L. 'Postulare'.] (۱) طلب کرنا : دعویٰ کرنا ۔ (۲) مان لینا : فرض کر لینا : بنیاد استدلال قرار دینا : بنیاد مباحثہ یا بنیاد عمل قرار دینا ۔ (۳) شرط لازم قرار دینا : بنیادی شرط قرار دینا ۔ (۴) (قانون کلیسا) بشرط منظوری افسرانِ بالا کسی عہدے پر نامزد کرنا ۔

Postulation : (n) عرض : دعویٰ : مفروضہ : بنیادی شرط : (کلیسا) نامزدگی بشرط منظوری ۔

Postulator : (n) مدعی : دعویٰ کرنے والا : فرض کرنے والا : فرض کنندہ: (کلیسا)بشرط منظوری نامزد کرنے والا یا کسی امیدوار کی حمایت میں وکالت کرنے والا ۔

Postulatory : (a) (شاذ) التماس کرنے والا : التماسی : التجائی : تضرع کا : تضرعاتی ۔ (۲) مفروضے جیسا : فرضی : مانا ہوا : فرض کیا ہوا ۔

Postural : (a) [f. Posture. ] جسمانی یا ذہنی انداز سے متعلق : وضعی۔

Postural reflexes : (n) (نفسیات) وضعی اضطرارات ۔

Posture : (n) [Fr. 'Posture'.] (۱) انداز : طرز ادا : طرز نشست : طرز خرام ۔ (۲) (عضویات) آسن ۔ (۲) (نفسیات) وضع: پوسچر : پوز ۔ (۴) طبیعت کا رنگ : انداز ۔ (۵) حال: حالت ۔

Posture : (v) (۱) اعضائے جسم کو کسی خاص انداز سے رکھنا : پوز دینا ۔ (۲) کوئی جسمانی ادا یا انداز اختیار کرنا : اعضائے جسم یا جسم کو بناوٹی انداز میں رکھنا : آسن لینا : آسن مارنا یا لگانا ۔ (۳) (مجازاً) بننا : خود کو

ظاہر کرنا : اثر انداز ہونے کے لئے بننا (مبصر وغیرہ)۔
(۳) کوئی رنگ اختیار کرنا : کوئی (ذہنی) طرز اختیارکرنا۔

Posture-maker : (n) نٹ : ورزشی کرتب دکھانے والا : آسن دکھانے والا : قلا باز : قلا بازیوں کے کرتب دکھانے والا۔

Posture-master : (n) نرت کرتب سکھانے والا : ناچ یا رقص سکھانے والا۔

Posturer : (n) کوئی خاص اثر پیدا کرنے کے لئے کوئی خاص انداز اختیار کرنے والا۔

Postverbal : (a) فعل سے مشتق یا فعل کے بعد بنا ہوا : فعل سے بنا ہوا : فعلی۔

Postverbal : (n) فعل بنایا ہوا اسم : اسم فعل۔

Postvocalic : (a) جو کسی حرف صحیح یا مصَمتہ کے فوراً بعد آئے۔

Postwar : (a) بعد از جنگ : جنگ کے بعد والے زمانے کا یا اس سے متعلق۔

Postzygapophysis : (n) کسی فقری حیوان کی عصبی محراب پر موجود ابھاروں میں دو چھوٹے یا پچھلے ابھاروں میں سے ہر ایک۔

Posy : (n) [Syncopated f. Poesy.] (۱) (بول چال) کوئی مختصر قول یا مصرعہ جو کسی چاقو یا انگوٹھی پر کندہ ہو : نگینہ : کتبۂ نگیں : مختصر مقولہ یا مصرع جو نگینے پر کندہ ہو۔ (۲) گلدستہ : شعری گلدستہ۔

Posy-pea : (n) جنوبی یورپ کا ایک پھول دار آرائشی پودا جس کی بیلیں ننھی ، پتلی اور پر نما پتیوں والی اور پھول نہایت خوشبودار ، لال اور نیلے ، ارغوانی ، سرخ ، گلابی سالمن یا سفید رنگ کے ہوتے ہیں اسے Sweet pea بھی کہتے ہیں۔

Posy-ring : (n) انگوٹھی جس کے اندر کوئی مقولہ یا مصرع کندہ ہو : کتبہ دار انگوٹھی۔

Pot : (n) [Late OE. 'Pott'.] (۱) ظرف : برتن : کلھیا : مرتبان۔ (۲) دیگچی : پتیلی : ہانڈی : گھڑا : دیگ۔ (۳) پیالہ : بادیہ (دھات کا)۔ (۴) مرتبان بھر یا دیگچی بھر کوئی چیز۔ (۵) کافی دان : چائے دانی : شراب دان : مینا : جام : صراحی : بوتل : ساغر۔ (۶) پھولوں کا گملا۔ (۷) پیشاب کا برتن : پیشاب دان : سیلا بچی : سلفچی۔ (۸) انعامی کپ (عموماً نقرئی) : انعام۔ (۹)(عامیانہ) ورزشی کھیل کا انعام۔ (۱۰) ایک قسم کا کاغذ(15½x12½) جس میں کسی برتن کا آبی نشان ہوا کرتا تھا (اب اسے Pott لکھتے ہیں)۔ (۱۱) زر کثیر : زر خطیر : بڑی رقم : (روزمرہ) موٹی رقم۔ (۱۲) (گھڑدوڑ کی اصطلاح) زر شرط (مثلاً Put the pot on) شرط بدی ہوئی موٹی رقم۔ (۱۳) وہ گھوڑا جس کے جیتنے کی امید ہو یا جس پر لوگ شرط لگائیں۔ (۱۴) صنعت کے کاموں میں اوزار یا دوسری چیزیں رکھنے کے مختلف برتن۔ (۱۵) مختلف چیزوں کا پیمانہ۔ (۱۶) (تاریخ) دھات کی بنی ٹوپی یا چھوٹا خود جسے خصوصاً سترھویں صدی میں سواروں کا رسالہ پہنتا تھا۔ (۱۷) مچھلی کی ٹوکری : جھینگا مچھلی پکڑنے کی جال دار ٹوکری۔ (۱۸) چمنی پوٹ : دھات یا مٹی کا بنا نلوا جو چمنی کے چھت کے اوپر لگا ہوتا ہے : چمنی تلوا۔ (۱۹) اہم آدمی : بڑا آدمی۔ (۲۰) پھولا ہوا پیٹ یا پیڑو : آگے کو نکلا ہوا پیٹ یا پیڑو : ابھرا ہوا نمایاں پیٹ یا پیڑو : پیٹ : شکم : معدہ۔

A big pot : بڑا آدمی : اہم آدمی۔

A little pot is soon hot : کم ظرف کو جلد غصہ آ جاتا ہے : چھوٹا ظرف جلد ابلتا ہے۔

Chamber-pot : پیشاب دان : پیشاب کا برتن۔

The pot calls the kettle black : خود دار فضیحت دیگراں را نصیحت : ہانڈی نے کہا دیگچی کو "تو کالی" جس عیب کا خود شکار ہو وہی عیب دوسروں میں بتائے۔

The pot goes so long (or often) to the well that it is broken at last : بار بار کنویں میں جانے والا مٹکا آخر میں ٹکرا کر ٹوٹ ہی جاتا ہے۔

To boil the pot : اپنی روزی کمانا : اپنا پیٹ بھرنا : اپنی روزی فراہم کرنا : اپنی ہانڈی گرم رکھنا۔

To go to pot/ -to the pot : (ہانڈی کے گوشت کی طرح) ٹکڑے ٹکڑے ہونا : برباد ہونا : تباہ ہونا (روزمرہ)۔

To keep the pot boiling : (۱) اپنا پیٹ بھرنا : اپنی روزی کمانا یا فراہم کرنا : اپنی ہانڈی گرم رکھنا۔ (۲) کسی کام کو زور شور سے چلانا : تیز رفتاری سے چالو رکھنا۔

To make the pot boil : To boil the pot دیکھو

Watched pot never boils : زیادہ فکر سے کام بگڑتا ہے۔

Pot : (n) [Origin doubtful.] (اسکاتستانی بول چال) گہرا سوراخ : گہری کھائی۔

Pot : (n) Pot-shot کا مخفف ۔

Pot : (n) [Origin doubtful.] (عامیانہ) بھنگ : حشیش ۔

Pot : (v) (۱) مرتبان یا کسی اور ظرف میں مسالہ نمک وغیرہ لگا کر رکھنا تاکہ خراب نہ ہو (قیمہ ، مچھلی ، مکھن وغیرہ)۔ (۲) کسی پودے کو گملے میں لگانا ۔ (۳) (انٹا) گیند کو تھیلی میں ڈالنا ۔ (۴) شکار کرنا : کسی جانور کو قریبی نشانے سے مارنا : (گوشت کھانے کے لئے) شکار کرنا ؛ (کسی انسان کو) سنبھلنے کا موقع دئے بغیر بہت ھی قریب سے مارنا ۔ (۵) گولی چلانا : فائر کرنا ۔ (۶) پانا : حاصل کرنا : جیتنا ۔ (۷) (عامیانہ) مات دے دینا : سبقت لے جانا : بڑھ جانا : چرکا دینا : دھوکا دینا : عیاری میں بڑھ جانا ۔ (۸) (مٹی کے برتن) بنانا (خصوصاً) نقاشی سے پہلے گڑھنا اور آگ میں پکانا ۔ (۹) (بچے کو) پیشاب دان پر بٹھانا : سیلابچی پر بٹھانا ۔

Pot-ale : (n) (شراب کی کشید میں) عرق جس میں پوری طرح خمیر اٹھ چکا ھو ۔

Pot-bank : (n) (بول چال) مٹی کے برتن بنانے کا کارخانہ : کوزہ گر کی دکان یا کار گاہ ۔

Pot-bellied : (a) توندیل : بڑی توند والا : توندو مل ۔

Pot-belly : (n) (۱) پھولا ھوا یا ابھرا ھوا پیٹ یا پیڑو : نکلا ھوا پیٹ: توند ۔ (۲) توندیل شخص ؛ بڑی توند والا آدمی: توندومل ۔ (۳) گول اور بڑے پیندے والا اسٹوو یا چولہا ۔

Pot-boiler : (n) (۱) کھانا بنانے والا ؛ (خصوصاً انگلستانی سیاست میں) ۱۸۳۲ء سے قبل بعض قصبوں ، یا ضلعوں میں وہ شخص جسے صاحب مکان یا گھر بار والا ھونے کے ناتے پارلیمانی ووٹ کا حق حاصل تھا بشرطیکہ اس کا چولھا ہانڈی علاحدہ ھو (شاذ) ۔ (۲) (روزمرہ) ادب یا آرٹ کا کام جو محض ہانڈی گرم رکھنے (یا کمانے) کی غرض سے کیا جائے ۔ (۳) وہ انشا پرداز یا صناع جسے محض روزی کی فکر ھو : وہ فن کار جو محض روزی کمانے کے لئے اپنے فن کا مظاہرہ کرتا ھو ۔ (۴) (بشریات) گول سنگ ریزے جن پر آگ یا جلنے کے نشانات ہیں اور جن کے بارے میں یہ سمجھا جاتا ھے کہ انہیں پانی ابالنے کے لئے گرم کیا گیا ھو گا ۔

Pot-bound : (a) (وہ پودا) جس کی جڑیں پھول کے گملے میں بھر چکی ھوں اور انہیں مزید پھیلنے کی جگہ نہ ھو : گملے میں بند: گملا بند (پودا) : (نیز مجازاً) ۔

Pot-boy : (n) ساقی لڑکا : مالک میخانے یا سرائے کا ملازم : وہ لڑکا (یا جوان) جو سرائے میں شراب پلاتا ھے : گاہکوں کو شراب پیش کرنے والا ۔

Pot-clay : (n) برتن سازی کی مٹی : وہ مٹی جس کے برتن بنتے ہیں۔

Pot-cultivation/ -culture : (n) گملوں میں پودوں کی کاشت ۔

Pot-earth : (n) (۱) سفال کوزہ گری : برتن سازی کی مٹی : کمہار کی مٹی : سفال کوزہ گر : مٹی جس سے برتن بنائے جاتے ہیں ۔ (۲) (ارضیات) لندن کے نشیب یا گودی کی سطح والی مٹی کے نیچے مٹی کی ایک تہ ۔

Pot-egg : (n) نقلی انڈا جو مرغیوں کے ڈربے یا پرند کے گھونسلے میں انڈا دینے کے لئے رکھ دیا جاتا ھے ۔

Pot-hat : (n) (روزمرہ) نیچے چندوے کی سخت ٹوپی : ایک قسم کا نیچے چندوے کا ہیٹ : بولر ہیٹ : گول ہیٹ ۔

Pot-herle : (n) (۱) ساگ : سبزی : پالک : وہ سبزیاں جو کھانے کے لئے اُگائی جاتی ہیں ۔ (۲) اجمود : میتھی ۔

Pot-hole : (n) (۱)(ارضیات) کم و بیش استوانی شکل کا گہرا سوراخ جو کسی چٹان میں ھو (خصوصاً وہ جو پانی کے تیز بہاؤ یا کسی گلیشیر کی چٹان میں کسی کنکر یا پتھر کی مسلسل گردش سے کٹ کر بن گیا ھو) : سوراخ کود ۔ (۲) (اثریات) وہ گڈھا جہاں سے ظروف سازی کے لئے مٹی لی جارھی ھو ۔ (۳) گہرا گڈھا (خصوصاً) کثرت استعمال سے سڑک پر بنا ھوا گڈھا : دھچی ۔

Pot-holer : (n) چٹانوں میں موجود استوانی سوراخوں کا کھوج لگانے والا (ایسے نا معلوم خطرات کی چھان بین کرنے والا)۔

Pot-holing : (n) چٹانوں میں موجود گہرے استوانی سوراخوں کا کھوج لگانا : نا معلوم خطرات کا پتا لگانا ۔

Pot-hook : (n) (۱) آتش دان کے پاس ٹنگا ھوا کانٹا یا ٹک جو برتن یا کیتلی لٹکانے کے لئے ھوتا ھے :آنکس : آنکڑا ۔ (۲) گرم ظروف، اسٹوو کا ڈھکن ، کیتلی وغیرہ اٹھانے کے لئے سرے پر آنکی لگی ھوئی لوھے کی سلاخ : دیگچی اتارنے کا کانٹا ۔ (۳) ٹیڑھا شوشہ (جو لکھنا سیکھتے ہیں مبتدی بناتے ہیں) ۔

Pot-house : (n) (۱) شراب خانہ ۔ (۲) (توصیفاً) شراب خانے کا یا اس جیسا : گھٹیا : فحش ۔

Pot-hunter : (n) وہ شکاری جو ہر اس جاندار کو شکار کر لیتا ھے جو اس کے سامنے آ جائے ( وہ شکار کے اصولوں کی پابندی کی بہ نسبت اپنی تھیلی بھر لینا زیادہ اہم سمجھتا ھے): حریص شکاری : پیٹ بھرنے کے لئے شکار کرنے والا ۔

(۲) (عامیانہ) وہ شخص جو کسی مقابلے میں صرف انعام کے لالچ سے شریک ہوتا ھے : انعام کا لالچی ۔

Pot-hunting : (n) (۱) تھیلی بھرنے یا پیٹ بھرنے کے لئے شکار کھیلنا (شکار کے اصولوں کی پابندی سے قطع نظر) ہر جانور جو سامنے آ جائے شکار کر لینا ۔ (۲) انعام کے لالچ میں مقابلے میں شریک ہونا ۔

Pot-hunting : (a) (۱) حریص (شکاری) پیٹ بھرنے کے لئے شکار کھیلنے والا ۔ (۲) انعام کا لالچی (کھلاڑی) : انعام کی خاطر مقابلے میں شریک ہونے والا ۔

Pot-lead : (n) سیاہ سیسہ : گریفائٹ : وہ سیسہ جو دوڑ والی کشتی کے ڈھانچے (یا پیندے) میں بھرا جاتا ھے ۔

Pot-lead : (v) (دوڑ کی کشتی پر) سیاہ سیسے یا گریفائٹ کی استرکاری کرنا : سیاہ سیسے سے پوتنا : سیاہ سیسے کا استر چڑھانا: پنسل کے سرے کی استرکاری کرنا ۔

Pot-lid : (n) (۱) کسی برتن کا ڈھکن : ڈھکنا : چھپنی : چھپاون ۔ (۲) (ارضیات) مختلف ریتیلے پتھروں اور Shales میں پائے جانے والے انجماد یا ٹھوس پن کا نام : ریتیلے پتھر کا ٹھوس حصہ یا ٹھوس پن ۔

Pot-luck : (n) ماحضر : اتفاق یا کسی کی قسمت سے کھانے کے برتن میں فی الوقت جو موجود ہو (جب بغیر کسی اہتمام کے کسی کو کھانے پر بلا لیں تو یہ کہا جاتا ھے) خصوصاً محاورے میں ۔

To take pot-luck : ماحضر قبول کرنا: دال دلیا جو حاضر ہو اس کو تناول کرنا ۔

Pot-metal : (n) (۱) سیسے اور تانبے کا مرکب جس سے برتن بنائے جاتے ہیں : بھرت : کانسا ۔ (۲) دھندلا شیشہ جو کڑاہی میں رنگا جاتا ھے ۔ (۳) ڈھلے ہوئے لوھے کی ایک قسم جس کے برتن بنائے جاتے ہیں ۔

Pot-oven : (n) ایک قسم کا تنور جس میں لوھے کی پلیٹ لگی ہوتی ھے اور اوپر سے ایک برتن سے ڈھکا ہوا ہوتا ھے ۔

Pot-paper : (n) طباعتی یا تحریری کاغذ کی ایک تقطیع (۱۵.۵ x ۱۲.۵): (ابتداً) وہ کاغذ جس پر کسی برتن کا آبی نشان ہوتا تھا : نیز توصیفاً (اب عموماً Pott لکھا جاتا ھے) ۔

Pot-paper-folio : (n) Pot-Paper کے تختے کا نصف : اس کاغذ کا وہ تختہ جس کی صرف ایک تہ بنائی گئی ہو ۔

Pot-paper-octavo : (n) Pot-Paper کے پورے تختے کا ۱/۸ (تین دفعہ موڑنے سے جس تقطیع کا ورق نکلے) ۔

Pot-paper-quarto : (n) Pot-Paper کے پورے تختے کا ۱/۴ (دو دفعہ موڑنے سے جس تقطیع کا ورق بنتا ھے) ۔

Pot-pie : (n) (خاص کر امریکا) گوشت کے سموسے یا "پائی" جسے ہانڈی میں بنایا گیا ہو ۔

Pot-plant : (n) گملے میں بڑھنے والا پودا ۔

Pot-pourri : (n) [Fr. ] (۱) خوشبودار پتیوں اور مسالوں کا مرکب جو ایک ظرف میں خوشبو کے لئے رکھا رہتا ھے ۔ (۲) متفرق اور مختلف ادبی مضامین کا مجموعہ : کشکول ۔ (۳) موسیقی کی متفرق چیزوں کا مجموعہ : متفرق نغموں یا سازوں کا مجموعہ ۔

Pot-shot : (n) (۱) وہ شکار جو ہانڈی گرم کرنے کے لئے ہو : کھانے کی غرض سے کیا ہوا شکار ۔ (۲) قریبی نشانہ : وہ نشانہ جو کسی شخص یا جانور پر بہت قریب سے لگایا گیا ہو :(اپنے بچاؤ کا موقع دیئے بغیر) : گھات لگا کر دشمن کو نشانہ بنانا ۔

Pot-sleeper : (n) تھالی کی شکل کا دھات کا بنا ریل کی پٹری کا سلیپر (جس پر پٹری رکھی ہوتی ھے) ۔

Pot-still : (n) وہ بھبکا جس میں براہ راست حرارت پہنچائی جاتی ھے : توصیفاً وہ شراب (وہسکی) جو ایسے بھبکے میں مقطر کی گئی ہو ۔

Pot-valiant : (a) نشے کا بہادر : نشے میں بہادر یا جوانمردی دکھانے والا : ولندیزی ہمت ۔

Pot-valour : (n) نشے کی بہادری : نشے سے پیدا شدہ بہادری یا دلیری ۔

Potability : (n) لائق شرب ہونا : پینے کے لائق ہونا ۔

Potable : (a) [Fr. 'or Late L. 'Potabilis' .] لائق شرب : پینے کے لائق ۔

Potable : (n) (جمع) مشروب : پینے کی چیز : شراب ۔

Potable gold : (n) کشتۂ طلا : سونے کا کشتہ جو مفرح اور مقوی قلب ہوتا ھے اور دواؤں میں دیا جاتا ھے ۔

Potable Mars : (n) لوہا : کشتۂ فولاد : لوہ بھسم ۔

Potableness : (n) پینے کے لائق ہونا : لائق شرب ہونا ۔

Potables : (n) پینے کی چیزیں : مشروبات : شراب ۔

Potage : (n) [Fr. 'Potage' .] سوپ : شوربا : یخنی ۔

Potamian : (n) [Gr. 'Potamos' .] نرم خول والے دریائی کچھوؤں کے خاندان Trionychidea یا Potamites کا یا ان سے متعلق ۔

Potamian : (n) نرم خول والا دریائی کچھوا Potamites یا Trionychidae گروپ کا کچھوا : آخر الذکر گروپ کا کچھوا جو کیچڑ میں رہتا ھے ۔

Potamic : (a) [f. as prec. ] دریائی : دریاؤں کا یا ان سے متعلق ۔

Potamological : (a) نہریاتی : علم دریا سے متعلق : علم دریا کا ۔

Potamologist : (n) ماہرنہریات :علم دریا کا مطالعہ کرنے والا : علم دریا کا ماہر : ماہر علم دریا ۔

Potamology : (n) [f. Gr. 'Potamos' + Logy. ] علم دریا : نہریات : دریاؤں کا علم : دریاؤں کا سائنسی مطالعہ ۔

Potamous : (a) (حیوانیات) دریا باش ۔

Potash : (n) [Du. 'Potasschen' .] پوٹاش : القلی ۔

Carbonate of potash : پوٹاشیم کاربونیٹ ۔

Caustic potash : پوٹاشیم ہائیڈروکسائیڈ یا پوٹاشیم ہائیڈریٹ : کاوی پوٹاش : کاسٹك پوٹاش ۔

Permangnate of potash : ایك دوا جو متعدی بیماریوں کے اثر کو دور کرتی ھے : لال دوا۔

Sulphate of potash : پوٹاشیم سلفیٹ ۔

Potash alum : (n) (کیمیا) سفید پھنکری ۔

Potash felaspar : (n) (معدنیات) پوٹاش فلسپار ۔

Potash lime : (n) (کیمیا) پوٹاش چونا۔

Potash-mica : (n) عام ابرك : دیکھو Muscovite ۔

Potash-water : (n) ایك طرح کا کاربونك ایسڈ گیس ملا ھوا پانی : ھوا آمیز مشروب ۔

Potass : (n) [Fr. 'Potasse' .] (شاذ) دیکھو Potash ۔

Potassa : (n) [mod. L. from Potash. ] (کیمیا) پوٹاسیم مونوکسائڈ کا نام۔

Potassamide : (n) [f. Potass(ium+ amide.)] (کیمیا) پوٹاسیم کا امائڈ جو پوٹاسیم کے ایك یا زیادہ ذرات کو ہائیڈروجن آف امونیا کے ذرات سے بدلنے سے بنتا ھے ( $NH_3$ ) ۔

Potassic : (a) (کیمیا) پوٹاشی قلوی : پوٹاش یا پوٹاسیم کا یا اس سے متعلق یا اس کا حامل : پوٹاش دار : القلی دار : پوٹاسیم دار ۔

Potassio- : (comb.) پوٹاسیم کی ترکیبی صورت ۔

Potassium : (n) [f. Potass or Potash. ] قلویہ : پوٹاسیم : یہ ایك عنصر ھے جو پوٹاش کی اساس ھے (یہ ایك چمك دار سفید دھات ھے جس میں گلابی رنگ جھلکتا ھے ) ۔

Potassium carbonate : (n) پوٹاش : پوٹاسیم کاربونیٹ ۔

Potassium hydroxide : (n) (کیمیا) کاسٹك پوٹاش ۔

Potassium nitrate : (n) شورہ ۔

Potassium permanganate : (n): (کیمیا) لال دوا : پوٹاسیم پرمیگینیٹ: ایك دوا جو متعدی بیماریوں کے اثر کو دور کرتی ھے ۔

Potation : (n) [L. 'Potatio' .] (۱) پینا : شراب پینا : بے روك پینا : بے اعتدالی سے پینا ۔ (۲) (عموماً جمع) مے نوشی : شراب خواری ۔ (۲) جرعہ : گھونٹ ۔

Potato : (n) [Sp. 'Potata' .] آلو ۔

Egyptian potato : (نباتیات) قُلقاس : مصری آلو ۔

Irish potato : سفید آلو (جنوبی امریکا کا) ۔

Kidney potato : (نباتیات) سرخ آلو ۔

Quite the potato : (عامیانہ) بالکل ٹھیك بات ھے ۔

Seaside potato : دونوں نصف کروں کے گرم خطّوں کا بیل کی طرح چڑھنے والا ساحلی پودا : ساحلی آلو ۔

Small potatoes : (ابتداءً امریکا) کوئی بڑی چیز نہیں:کوئی بڑی بات نہیں : کوئی بڑے لوگ نہیں : کم اثر یا بے اثر لوگ : کم حیثیت لوگ : غیر اہم افراد : چھوٹے افراد ۔

Spanish potato/ Sweet- : شکر قند ۔

The potato : (عامیانہ) بالکل ٹھیک ؛ بالکل صحیح ؛ ایک دم درست ؛ بس یہی بات ہے ۔

White potato : سفید آلو (جنوبی امریکا کا)۔

Wild potato : پہاڑی آلو ۔

Potato : (v) آلو کی کاشت کرنا ؛ آلو کی فصل لگانا ۔

Potato-beetle/ -bug : (n) آلو کا بھونرا ۔

Potato-blight : (n) ایک طفیلی سما روغ (کھمبی سے پیدا ہونے والی) آلو کی ایک نہایت تباہ کن بیماری جو پتیوں ، ڈنٹھلوں اور بصلوں کو نقصان پہنچاتی ہے : آلو روگ ۔

Potato-box : (n) (عامیانہ) منہ ۔

Potato-bug : (n) دیکھو Potato-beetle

Potato-chips/ -crisp : (n) تیل یا چربی میں تلی ہوئی پتلی پتلی چرمری پرتیں یا قاشیں ، پوٹیٹو چپس ۔

Potato-digger : (n) (کھیت سے) آلو اکھاڑنے کی مشین یا اوزار ۔

Potato-disease : (n) دیکھو Potato-blight

Potato-eye : (n) آلو کا اکھوا ؛ آنکھ جس سے پتیاں پھوٹتی ہیں ۔

Potato-fly : (n) Lytta جنس کی آبلہ آور مکھی یا بھونرا جس سے امریکا اور کناڈا میں آلو کے پودوں کو نقصان پہنچتا ہے ؛ ایک ہسپانوی مکھی جو آلو کو نقصان پہنچاتی ہے ۔

Potato-mottle : (n) ایک پوشیدہ متعدی مرض ؛ ایک زہریلا مرض ۔

Potato-murrain : (n) دیکھو Potato-blight

Potato-onion : (n) پیاز کی ایک قسم ۔

Potato-pit : (n) کم گہرا گڈھا جس میں جاڑے کے موسم میں آلو کو رکھ کر پیال اور مٹی سے ڈھک دیا جاتا ہے ۔

Potato-ring : (n) آئرستان کا بنا ہوا ایک حلقہ (عموماً چاندی کا) جس پر پیالہ رکھتے ہیں ۔

Potato-rot : (n) دیکھو Potato-blight

Potato scab : (n) آلو کی مختلف بیماریوں میں سے کوئی ایک جس میں بصلے داغ داغ ہو جاتے ہیں ۔

Potato-sick : (a) (کھیت) جو آلو کی متواتر کاشت سے بے رس ہو چکا ہو ۔

Potato slump : (n) آلو کی خمیر سے شراب کی کشید کے بعد بچا ہوا فضلہ ۔

Potato-spirit : (n) آلو کی شراب ؛ آلوؤں سے کشید کی ہوئی شراب ؛ آلوؤں سے کشید کی ہوئی الکحل ۔

Potato-stalk borer/ -weevil : (n) Potato-Weevil کا لاروا ؛ آلو کے ڈنٹھلوں کو نقصان پہنچانے والا کیڑا ۔

Potato-trap : (n) (عامیانہ) منہ ۔

Potato-vine : (n) ایک پھول دار بوٹی جس میں سبز ، زردی مائل اور ارغوانی مائل بیریاں لگتی ہیں ۔ یہ جنوبی اور مرکزی امریکا کے سطح مرتفع والے (خصوصاً گرم) علاقوں میں گھریلو سبزی کے طور پر کثرت سے اپجائی جاتی ہے ۔

Potato virusx : (n) دیکھو Potato mottle

Potato weevil : (n) امریکی بھونرا جس کے لاروے آلو کے ڈنٹھلوں پر رہتے ہیں اور اسے نقصان پہنچاتے ہیں ۔

Potato whiskey : (n) آلوؤں سے کشید کی ہوئی وہسکی ؛ آلو کی وہسکی ؛ آلو کی شراب ۔

Potato wilt : (n) آلو کی ایک بیماری (خصوصاً جو سماروغ سے ہوتی ہے) ۔

Potato worm : (n) لمبا ، سبز اور سفید دھاریوں والا کیڑا جو بڑے اور سبز پتنگے (Hawkmoth) کا پہل روپ ہوتا ہے ۔

Potatoes and point : (n) دیکھو Point

Potator : (n) [f. Potation. ] (شاذ) پینے والا ؛ مے نوش ؛ بلا نوش ۔

Potatory : (a) شراب خواری کا؛ مہ نوشی کا ؛ شراب نوشی کا ؛ مے نوشی سے متعلق ؛ مے نوشی میں ڈوبا ہوا ؛ غرق مے ؛ غرق بادہ ۔

Potch/Potcher : (خصوصاً کاغذ سازی میں) کاغذ دھونے اور سفید کرنے والی مشین ۔

Poteen/ Potheen : (n) [Ir. 'Poitin'.] پوتھین ؛ پوتین ؛ آئرستانی

وہسکی جو نا جائز طور پر تھوڑی تھوڑی مقدار میں کشید کی جاتی ھے : اس طرح ناجائز طور پر کشید کی ہوئی شراب : نیز توصیفاً۔

Potence : (n) [L. 'Potentia'.] (۱) قوت : طاقت : صلاحیت : اہلیت : اثر : توانائی : زور۔ (۲) طاقت یا شدت کا درجہ : قوت : شدت : تیزی ۔

Potence : (n) [as prec. ] (گھڑی سازی) اوپری پلیٹ پر کسی ہوئی گل میخ جو تکلے کی نچلی چول کے سہارے یا بیرنگ کاکام دیتی ھے : بیرنگ کو سہارا دینے والی گل میخ یا کوئی کسی ہوئی چیز۔

Potence : (a) [Fr. 'Potence' .] (نقابت) بیساکھی نما بازوؤں والا : قینچی نما اعضا والا : جس کے اعضا چلیپائی انداز میں اڑواڑ یا سہارے کی شکل اختیار کر لیں : بیساکھیوں سے بنا ہوا : اڑواڑوں سے بنا ہوا۔

Potency : (n) [L. 'Potentia'. ] (۱) قوت : طاقت : زور : اثر : تیزی : شدت : اثر تیز ۔ (۲) شخص یا جسم جو منبع قوت ہو۔ (۳) (عضویات) قوت مردمی : جنسی طاقت : مردانگی۔ (۴) درجۂ قوت : (پوشیدہ) قوت کا درجہ ۔

Potent : (n) کسی چیز کو سہارا دینے کے لئے قینچی نما اڑواڑ: صلیب نما سہارا یا ٹیکا۔

Potent : (a) دیکھو Potence (a)

Potent : (a) [L. 'Potens, potent'.] (۱) توانا : قوی : زور دار : پر زور: زور آور : طاقتور : زبردست اور عظیم الشان (یہ قوت سیاسی ، سماجی، فوجی، اخلاقی ، ذہنی جو بھی ہو ، بیشتر شاعری میں فصاحت و بلاغت کے لئے استعمال کیا جاتا ھے اور لفظ Powerful سے زیادہ زور دار سمجھا جاتا ھے)۔ (۲) معقول : محکم (دلیل)۔ (۳) قوی یا شدید طبیعیاتی یا کیمیائی خواص والی (دوا ، محلول وغیرہ ) تیز اثر : تیز : قوی الاثر : زور اثر (دوا )۔ (۴) حامل مردانگی : جنسی قوت کا حامل : جوانمرد : مردانہ۔

Potentate : (n) [L. 'Potentatus' .] (۱) خود مختار شخص : بادشاہ : حکمراں : شہزادہ : سلطان : راجا : فرماں روا۔ (۲) مضبوط یا طاقت ور شہتیر : طاقت ور ریاست : طاقت ور جسم یا جماعت ۔

Potential : (a) [L. 'Potentialis'.] (۱) بالقوۃ : مضمر۔ (۲) (صرف و نحو) (حالت) احتمالی : امکانی (حالت)۔ (۳) حیوانیات (مخفی)۔

Potential : (n) (۱) امکان ۔ (۲) (صرف و نحو) حالتِ احتمالی : امکانی حالت ۔ (۳) (طبیعیات) تفاعل بالقوت : توانائی یا کام جو اس سے ظاہر ہو (اور جسے برق وغیرہ کی صفت تصور کیا جائے ): برقی قوت : برقی دباؤ : قوت : بالقوت: (نیز توصیفاً)۔ (۴) ذرائع : امکانی ذرائع ۔

Potential cautery/ -corrosive : (a) محرق کا اثر رکھنے والا : محرق بالقوۃ ۔

Potential difference : (n) (برقیات) تفاوت قوت ۔

Potential energy : (n) (طبیعیات) توانائی بالقوۃ : مخفی توانائی۔

Potential function : (n) (طبیعیات، ریاضیات) تفاعل بالقوۃ۔

Potential galvanometer : (n) (برقیات) قوتِ رو پیما۔

Potential gradient : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ) میل قوت۔

Potential indicator : (n) (برقیات) قوت نما۔

Potential loss : (n) امکانی نقصان۔

Potential mood : (n) (صرف و نحو) حالتِ احتمالی : امکانی حالت۔

Potential series : (n) (برقیات) سلسلۂ قوت : برقی حرکی سلسلہ ۔

Potential valency : (n) (کیمیا) امکانی گرفت ۔

Potential yield : (n) (معاشیات) امکانی بر آمد : بر آمد مضمرہ۔

Potentiality : (n) [med. L. 'Potentialitas'.] (۱) قوی یا پر زور ہونے کی صفت : قوت : زور داری ۔ (۲) امکان : امکانی قوت: قوائیت : مخفی قوت ۔

Potentialize : (v) [Potential + ize. ] (۱) مضمر بنانا : حالتِ فعل سے حالتِ قوت میں منتقل کرنا : بالفعل کو بالقوۃ بنانا۔ (۲) (توانائی کو) بالقوۃ بنانا۔

Potentially : (adv.) امکاناً : بالقوۃ ۔

Potentialness : (n) دیکھو Potentiality

Potentiate : (v) [f. Potence or Potencey +-ate. ] (۱) قوت دینا : قوت بخشنا : تیز یا قوی الاثر بنانا۔ (۲) ممکن بنانا : امکان پیدا کرنا۔

Potentialla : (n) [med. L. ] (نباتیات) گل بوتہ۔

Potentiometer : (n) (برقیات) قوت پیما : برقی قوت کے اختلافات کو ناپنے کا آلہ ۔

Potentiometric analysis : (n) (کیمیا) قوت پیمائی تجربہ ۔

Potentize : (v) [f. Potent + -ize, after G. 'Potentzieren' (Hehnemann). ] قوت بخشنا : طاقتور بنانا : (خصوصاً) (دوا کو) کوٹ پیس کر قوی الاثر بنانا : تیز یا شدید الاثر بنانا : زود اثر بنانا ۔

Potently : (adv.) [f. Potent(a)] نہایت زور و شور سے : زبردست طور سے : پر زور انداز میں : بڑی قوت کے ساتھ : محکم طور پر : مردانہ وار : قوی الاثر طور پر ۔

Potestas : (n) [L. ] (قانون روما) افراد کنبہ پر اس کنبے کے مربی یا سرپرست اعلیٰ کا اقتدار و اختیار : (خصوصاً) اختیار پدری : قوت پدری : آبائی اختیار ۔

Potestative : (a) [L. 'Potestativas'.] شاہانہ : فرماں روایانہ : حکمراں جیسا : حاکمانہ : تحکمانہ : قوت و اختیار والا : خود مختار ۔

Potestative condition : (n) متعلقہ فریقین میں سے کسی ایک کے زیر اقتدار کی حالت :حالت فرماں روائی : حکومت : فرماں روائی ۔

Potful : (n) ہانڈی بھر : دیگچی بھر : مرتبان بھر ۔

Pothecary : (n) صرف بول چال میں مستعمل ھے دیکھو Apothecary : نیز توصیفاً ۔

Pother : (n) [Origin unkn. ] (۱) دھواں جس سے دم گھٹتا ہو: گرد کا بادل : دم گھونٹنے والا گرد و غبار ۔ (۲) شور : ہنگامہ۔ (۳) غل : ہم چخ : بک بک : جھک جھک ۔ (۴) دکھڑا : قلق: ذہنی پریشانی یا انتشار ۔

To kick up a pother : گرد کے بادل اٹھانا : گرد وغبار اڑانا : گرد اڑانا : بہت گرد اڑانا ۔

Pother : (v) (۱) گھبرا دینا : پریشان کرنا ۔ (۲) گڑبڑ مچانا : ہلڑ مچانا۔

Potichomania : (n) [Fr. 'Potichomanie'.] جاپانی یا دیگر چینی کے برتنوں کی نقل اتارنے کا خبط (شیشے کے اندر منقش کاغذ لگا کر) ۔

Potion : (n) [L. 'Potio'.] عرق کی صورت میں کسی دوا یا زہر کی ایک خوراک : دوا کی خوراک : (دوا یا زہر کا) گھونٹ ۔

Potion : (v) دوا دینا : دوا پلانا : دوا کی خوراک دینا : زہر کا گھونٹ پلانا یا دینا : زہر دینا : جرعہ پلانا ۔

Potlatch / Potlach : (n) [Chinook Jargon. ] قبائلی دعوت (امریکا کے اصلی باشندوں میں سرداری کا امیدوار یہ دعوت دیتا ھے ) ۔

Potman : (n) شراب خانے یا سرائے کا ملازم جو شراب کے مٹکوں کی دیکھ بھال کرتا اور لوگوں کو شراب پلاتا ھے ۔

Potomato/ Potmato : (n) آلو اور ٹماٹر کا مرکب : ٹماٹر آلو کا ملغوبہ ۔

Potoo : (n) [imit. from its cry. ] جمائیکا میں Night jar کی ایک قسم کا نام : ویسٹ انڈیز کی ایک قسم کی ابابیل ۔

Potoroo : (n) [Native name in New South Wales. ] دیکھو Kngaroo- Rat

Potsherd : (n) (ارضیات) مٹی کے شکستہ برتن کا ٹکرا : ٹھیکرا : سفال۔

Potstone : (n) (معدنیات) ابرک کی ایک قسم : طلق (Talc) کی ایک دانہ دار قسم جو عموماً بھوری یا بھوری مائل سبز رنگ کی صابن کی طرح چکنی یا لجلجی ہوتی ھے : صبونیا پتھر ۔ (۲) (ارضیات) کوزہ پتھر : (بعض نرم چکنی مٹیوں پر بھی اطلاق ہوتا ھے) ۔

Pott : (n) دیکھو Pot-paper

Pottage : (n) [Me. 'Potage'.] شوربا : سوپ : گاڑھا سوپ : دم پخت کیا ہوا شوربا دار سالن ( جس میں سبزیاں اور گوشت دونوں ہوتے ہیں): (مجازاً) دیکھو Mess of Pottage ۔

Mess of pottage: (مجازاً) اپنا حلوہ مانڈا: مادی راحت: دنیاوی اغراض (جن پر اعلیٰ مقاصد قربان کر دیئے جائیں) ۔

Potted : (a) (۱) (گوشت مچھلی وغیرہ) جسے قیمہ کر کے یا کوٹ پیس کر بند برتن یا بویام وغیرہ میں محفوظ کر لیا گیا ہو : کوزہ بند کیا ہوا (گوشت وغیرہ) ۔ (۲) گملے میں اگایا ہوا یا لگایا ہوا(پودا) ۔

Potter : (n) [Late OE. 'Pottere'.] (۱) کمہار : کوزہ گر : سفال گر : مٹی کے برتن بنانے والا ۔ (۲) کوزہ فروش : مٹی کے برتن بیچنے والا (بول چال) ۔

Potter : (v) [OE. 'Potian'.] (۱) (بول چال) بار بار اکسانا : (کوئی چیز) چبھونا : کہنی مارنا ۔ (۲) (بول چال) دق

کرنا : تنگ کرنا ۔ (۲) (بول چال) ٹانگ اڑانا : دخل در معقولات کرنا : بے جا دخل دینا ۔ (۳) (کوئی کام) بے دلی سے سرسری طور پر کرنا ۔ (۵) بد نظمی و بے تمیزی سے کام کرنا ۔ (٦) آوارہ گردی کرنا : بیکار ادھر اُدھر پھرنا : فضول باتیں یا حرکتیں کرنا : خفیف الحرکتی کرنا : مٹر گشتی کرنا ۔

Potter : (n) دون حرکتی : خفیف الحرکتی ( اسکاتستان میں) فضول گوئی ۔

Potter's asthma/ -bronchitis : (n) دمے کا عارضہ یا پھیپھڑے کی سوزش جو برتن بنانے والوں کی گرد کی وجہ سے ہو جاتی ہے۔

Potter's clay : (n) کوئی بھی ملائم اور صورت پذیر مٹی جس میں لوہا نہ ہو : کمہار کی مٹی : برتن سازی کی مٹی ۔

Potter's earth : (n) دیکھو Potter's clay

Potter's field : (n) گور غریباں : غریبوں ،ناداروں اور اجنبی لاشوں کو دفن کرنے کی جگہ ۔

Potter's lathe : (n) کمہار کا سانچہ ۔

Potter's lead / -ore : (n) خام سیسہ جس سے مٹی کے برتنوں پر پالش کی جاتی ہے ۔

Potter's wheel : (n) کمہار کا چاک : چرخ کوزہ گری ۔

Potter wasp : (n) کمہار :(مکھی یا ایک قسم کی بھڑ) جو ریت و مٹی کا گھر بناتی ہے ۔

Potterer : (n) دون حرکتی یا خفیف الحرکتی کرنے والا : فضول گو : خفیف الحرکت ۔

Pottering : (n) خفیف الحرکتی : دون حرکتی : فضول حرکتی : فضول گوئی ۔

Pottering : (a) خفیف الحرکت : دون حرکت : فضول گو : فضول باتیں یا حرکتیں کرنے والا ۔

Pottery : (n) (۱) کمہار کی دکان : مٹی کے برتن بنانے کا کارخانہ ۔ (۲) کمہار کا کام : کوزہ گری : مٹی کے برتن بنانے کا کام : فن کوزہ گری ۔ (۳) ظروف گِلی : مٹی کے برتن۔ (۴) توصیفاً مثلاً Pottery trade وغیرہ ۔

The potteries: انگلستان کے ضلع اسٹیفرڈشائر کا شمالی علاقہ جس میں مٹی کے برتن بنانے کا کام ہوتا ہے ۔

Pottery bark tree : (n) بلوط کی لکڑی : جلانے والی لکڑی : برتن والی مٹی میں بھی ملائی جاتی ہے ۔

Pottery industry : (n) (معاشیات) صنعتِ کوزہ گری ۔

Pottery tissue : (n) عمدہ حریری کاغذ ۔

Pottery tree : (n) ایک برازیلی درخت ۔

Potting : (n) (۱) (ایک شراب وغیرہ) پینا : مے نوشی : بلا نوشی ۔ (۲)کوزہ گری : مٹی کے برتن بنانے کا کام : کمہار کا کام ۔ (۳) (مکھی ، گوشت ، مچھلی وغیرہ کو) مٹی کے برتن یا مرتبان وغیرہ میں بند کر کے محفوظ کرنا : کوزہ بندی ۔ (۴) گملوں میں پودے لگانا یا اگانا ۔

Potting-shed : (n) وہ مکان یا سائبان جہاں ننھے اور نازک پودوں کو گملوں میں رکھا جاتا ہے اور بڑا ہونے پر باہر لگایا جاتا ہے ۔

Pottinger : (n) شوربا یا یخنی وغیرہ رکھنے کا برتن (کسی دھات، مٹی یا لکڑی کا) : کھٹکا : بارہ گنا : گملا : شوربادان۔

Pottle : (n) [ME. 'Potel'.] (۱) (قدیم) نصف گیلن : سیالات کو ناپنے کا برتن یا پیمانہ جو نصف گیلن کے برابر ہوتا ہے : نصف گیلن کا برتن : نصف گیلن شراب ۔ (۲) اسٹابیری رکھنے کے کام میں لائی جانے والی مخروطی شکل کی ٹوکری ، چنگیری (بید وغیرہ کی) : کھانچی ۔

Pottle-pot : (n) (۱) دو کوارٹ یا نصف گیلن کا شراب کا برتن : بڑا سا ڈھکن دار (چاندی یا جستے کا) شراب پینے کا پیالہ۔ (۲) (مجازاً) بہت پینے والا : بلا نوش ۔

Potto : (n) [Alleged to be from a Guinea dial.] (۱) مغربی افریقہ کا لیمور (Lemur) جسے عام طور پر سلوتھ(Sloth) کہا جاتا ہے : (حیوانیات) لنگور افریقہ : پوٹو : ایک بندر نما شب رو جانور ۔ (۲) قنکاج : ایک گوشت خور چوپایہ جو مرکزی اور جنوبی امریکا میں پایا جاتا ہے : یہ قد میں بلی کے برابر ہوتا ہے اور رات میں باہر نکلتا ہے یہ Racoon کی جنس کا جانور ہے ۔

Pott's disease : (n) (طب) بوسیدگیِ فقرات : مرض پوٹ ۔

Pott's fracture : (n) (طب) کسر قصبہ : کسر پوٹ ۔

Potty : (n) بچے کا پیشاب دان یا پاخانہ کا برتن جو کمرے میں رکھا جاتا ہے ۔

Potty : (a) [Of Unkn. origin.] (عامیانہ) غیر اہم : معمولی : ادنیٰ :

ذیلی : ضمنی : ہیچ : حقیر :بہت چھوٹا : ذرا سا : خفیف:
(نیز) سیدھا : بیوقوف : نادان : سادہ لوح : ضعیف العقل:
مخبوط : سودائی ۔

Potty-chair : (n) بچوں کو پائخانے پر بیٹھنا سکھانے کے لئے بنی ہوئی بے نشست کی کرسی جس کے نیچے ہانڈی رکھ دی جاتی ھے ۔

Potty questions : (n) (امتحان میں) بالکل سہل سوالات ۔

Potwaller : (n) [f. Pot + 'Waller'. ] ۱۸۳۲ء کے پہلے انگلستان کے بعض قصبوں میں وہ شخص جو مالك مکان ہونے کے ناتے پارلیمانی ووٹ کا حق دار سمجھا جاتا تھا ۔ شرط یہ تھی کہ اس کا چولھا ہانڈی الگ ہو جس پر اس کا اور اس کے کنبے کا کھانا پکتا ہو ۔

Potwalloper : (n) [alteration of prece. ] (۱) دیکھو Potwaller (بطور طعن یا ملامت مستعمل ھے) ۔ (۲) (جہاز رانی) باورچی کا مددگار : برتن دھونے یا مانجھنے والا : شفرچی : نیز باورچی (خصوصاً وھیل کے شکار والے جہاز کا) ۔

Pouch : (n) [ONFr. 'Pouche' .] (۱) تھیلی : کیسہ : جیب (جو الگ ہو سکے) ۔ (۲) (قدیم) روپے کا بٹوا ۔ (۲) گولی ، بارود کی تھیلی (جو سپاہیوں کے پاس ہوتی ھے ) ۔ (۳)کیسہ دار جانوروں کی تھیلی(جس میں وہ بچوں کو پیدا ہونے کے بعد رکھتے ہیں) ۔ (۵) (پودوں کا) تخم دان : کیسۂ تخم : ڈوڈا ۔ (۶) تمباکو کی تھیلی ، (چمڑے ، ربر وغیرہ کی چپٹی) : کھینی کی تھیلی ۔ (۷) (بحری ) جہاز میں کھلا اناج رکھنے کے لئے بنے ہوئے بہت سارے خانوں میں سے ایک ۔ (۸) (تشریح ، حیوانیات ، مرضیات) کیسہ نما جوف : (خصوصاً) ماہی خور پرند کی چونچ کے نیچے کی تھیلی جسے وہ پھلا سکتا ھے : بعض پستان دار حیوانات کے گال میں بنی تھیلی تھیلی دار جانوروں کی وہ تھیلی جس میں وہ اپنے چھوٹے بچوں کو لئے پھرتے ہیں ۔

Pouch : (v) (۱) تھیلی میں رکھنا یا بند کرنا : کیسے یا بٹوے میں رکھنا ۔ (۲) پیٹ میں بھر لینا یا لے لینا : نگل جانا (مچھلیاں یا بعض پرندوں کا) ۔ (۳) (مجازاً) جیب میں رکھنا : قبضے میں رکھنا : قبضے میں لانا : ہتھیانا ۔ (۴) (عامیانہ) (نوکروں وغیرہ کو) انعام دینا : انعام کے طور پر کوئی رقم دینا ۔ (۵) (لباس سازی) جیب کی طرح (لباس کے کسی حصے کا ) نکلنا یا لٹکنا : (لباس کے کسی حصے کو) جیب کی طرح نکالنا یا لٹکانا ۔ (۶) کیسہ یا کیسہ نما جوف بنانا : تھیلی بنانا : بٹوا بنانا : بٹوے جیسا جوف بنانا ۔

Pouch of monkey : (n) (حیوانیات) گلو کا : کلاّ ۔

Pouched : (a) (۱) تھیلی دار : کیسہ دار : جس میں تھیلی لگی ہو : بٹوے دار ۔ (۲) تھیلی ، کیسے یا بٹوے میں رکھا ہوا : کیسہ بند : بٹوہ بند : تھیلی بند ۔

Pouchy : (a) کیسہ نما ۔

Poudrette : (n) [Fr. dim. of 'Poudre'. ] کھاد : پاخانے کو خشک کر کے کوئلے یا کھریا مٹی وغیرہ میں ملا کر بنائی ہوئی کھاد : فضلے کی کھاد ۔

Pouffe/ Pouf : (n) [Fr.] (۱) اٹھارھویں صدی میں رائج عورتوں کا ایك ابھرا ہوا سر کا لباس : بلند زنانہ ٹوپی ۔ (۲) بالوں کا جوڑا (عورتوں کا) ۔ (۳) (لباس سازی) کپڑے کا وہ حصہ جسے چنٹ دے کر (غنچہ نما) ابھار پیدا کر دیا جائے : لباس کا چنٹ دار ابھرا ہوا حصہ یا چنٹ دار ابھار ۔ (۳) بہت ھی نرم گدی دار چوکی یا نشست : نیچے بیٹھنے کے لئے لمبا ملائم تکیہ : مسند یا گدا ۔

Poulaine : (n) [OFr.'Poulaine' .] جوتے کا لمبا نکیلا سرا : جوتے کی لمبی نوک یا لمبا نوك دار ٹو ۔

Poulard : (n) [Fr. 'Poularde'. ] جوان فربہ مرغی (جسے کھانے کی غرض سے کھلا پلا کر تیار کیا گیا ہو) : وہ مرغی جس کا بیضہ دان نکال دیا گیا ہو ۔

Pouldron/ Pauldron : (n) [OFr. 'Espaunron' .] زرہ بکتر کا وہ حصہ جو شانوں کو ڈھکتا ھے ۔

Poulet : (n) [Fr. ] نامۂ عشق : عشقیہ خط : نامۂ شوق : (خوبصورتی سے موڑا ہوا) نوٹ ۔

Poulp(e) : (n) [Fr. 'Poulpe' L. 'Polypus'. ] پشت پایہ یا پشت نیش صدفہ : دہ شاخہ مچھلی : اخطبوط : گھونگے کی قسم کا حیوان جس کے سر میں پیر لگے ہوں ۔

Poult : (n) [Contr. f. 'Poulet' , 'Poullet'. ] (۱) پالتو پرند کا بچہ : بطخ یا مرغی کا بچہ : چوزا : چوزۂ مرغ : امریکی مرغ : بھٹ ، تیتر وغیرہ کا بچہ : نیز توصیفاً ۔ (۲) (روزمرہ یا بول چال) بچہ : نوخیز : نوجوان ۔

Poult-de-soie : (n) [Fr. of unkn. origin. ] ابھری ہوئی دھاری کا باریك ریشمی کپڑا (اعلیٰ قسم کا) : (اب رنگ برنگی چیزوں پر اطلاق طوتا ھے) ۔

Poulter : (n) [OFr. 'Poultier' .] شہر لندن کی ایک کمپنی کا نام ۔

Poulterer : (n) [Extended f. prec. ] مرغ ، بطخ وغیرہ بیچنے والا : پالتو پرند (اور عموماً خرگوش وغیرہ) بیچنے والا : مرغ بیچوا ۔

Poultfoot : (a) (طب) گر زپا : کج پا ۔

Poultice : (n) [L. 'Pultes', Pl. of 'Puls.'] پلٹس : پول ٹیس : لِئی : لپڑی : بھرتا ۔

Poultice : (v) پلٹس باندھنا : لئی باندھنا : لپڑی لگانا ۔

Poultry : (n) [OFr. 'Poultric'. ] (۱) لندن کی ایک سڑک کا نام جہاں پہلے مرغیوں کا بازار لگتا تھا ۔ (۲) پالتو پرند مرغیاں ، بطخ وغیرہ : کھانے کے لئے پالے ہوئے پرند ۔

Poultry farm : (n) مرغی خانہ ۔

Poultry farming : (n) مرغ پروری : طیور پروری ۔

Pounce : (n) [Origin doubtful. ] (۱) چنگل : پنجہ : شکاری پرندوں کے چنگل ۔ (۲) (مجازاً) کسی شخص کا چنگل : اختیار: قبضہ ۔

Pounce : (n) [Fr. 'Ponce'. ] (۱) باریک سفوف جو کھرے کاغذ پر اس لئے لگایا جاتا ھے کہ سیاہی پھیلنے نہ پائے : سیاہی چوس سفوف : سفوف جاذب ۔ (۲) سفوف خاکہ : خاکہ کشی کا سفوف : خاکہ اتارنے کے لئے پسا ہوا کوئلہ ۔

Pounce : (n) (۱) پنجہ مارنا : چنگل زنی ۔ (۲) جھپٹا : جھپٹ : لپک (کسی چیز کی طرف تیزی سے لپکنا یا جھپٹنا ) : اچانک جھپٹ لینا : اچانک جھپٹا یا حملہ ۔

On the pounce : اچک لینے کی تاک میں : جھپٹا مارنے کے لئے موقع کی تاک میں : جھپٹ لینے کی تاک میں ۔

Pounce : (v) [Var. of Punch(v). ] (۱) (تاریخ) دھات کی چیزوں کو منقش کرنا (اندر کی جانب پیٹ کر سطح کو ابھارنا) ۔ (۲) (تاریخ) (لباس کے) کناروں کو نوکدار یا جھالر دار تراشنا : (لباس کا) اس طرح تراشا جانا ۔ (۳) (کسی شخص کو) پیٹنا : مارنا : ٹھونکنا : مرمت کرنا : ڈنڈے یا گھونسے لگانا : کوڑے لگانا ۔

Pounce : (v) (۱) شکاری پرند کی طرح چنگل میں دبوچ لینا : اچانک جھپٹ لینا یا آ دبوچنا : پنجہ یا چنگل مارنا : جھپٹا مارنا : پجنہ مار کر دبوچ لینا : جھپٹا مار کر پکڑ لینا ۔ (۲) جھپٹنا : اچانک حملہ آور ہونا : اچانک جا دبوچنا ۔ (۳) اچانک یا غیر متوقع طور پر اچھل پڑنا یا جست لگانا : آ لینا : آ دبانا : آ پڑنا : نیچے آنا : اچانک کود پڑنا ۔ (۴) (مجازاً) پکڑنا (غلطی وغیرہ کو) : فوراً گرفت کرنا ۔

To make a pounce : پنجہ مارنا : چنگل مارنا : جھپٹا مارنا : پنجہ مار کر دبوچ لینا : چنگل مار کر دبا لینا : جھپٹا مار کر پکڑ لینا : (مجازاً) (غلطی) پکڑنا : فوراً گرفت کرنا ۔

To pounce on / -upon : اچانک جھپٹ کر دبوچ لینا : اچانک آ دبوچنا : (مجازاً) جھپٹ کر لینا : تیزی سے تھامنا یا پکڑنا : پر اشتیاق طور پر لینا یا پکڑنا : چنگل میں لینا : قبضے میں کرنا ۔

Pounce : (v) [Fr. 'Pouncer. '] (۱) (ہاتھ سے یا جھانوے سے رگڑ کر) صاف کرنا : چکنا کرنا : مسطح کرنا : چکنا بنانا (خصوصاً ہیٹ کی سطح کو جھانوے سے یا سریش پتر سے رگڑ کر) ۔ (۲) خاکہ کسی کا سفوف چھڑک کر (کسی سطح پر) کوئی خاکہ اتارنا یا منتقل کرنا : اسی سفوف کے ذریعہ کسی خاکے کی نقل اتارنا ۔

Pounce-paper : (n) خاکہ بنانا یا اتارنے کا شفاف کاغذ : خاکہ اتارنے کا کاغذ : ڈرائنگ یا ٹریسنگ پیپر ۔

Pounce-box : (n) [Perh. orig. misprint for 'Pounced box'. ] خوشبوؤں کے لئے مشبک ڈھکن والی ڈبیا یا چھوٹا صندوقچہ : عطر دان : عطر پاش ۔

Pound : (n) [OE. 'Pound'. ] (۱) پونڈ (ایک وزن آدھ سیر سے کچھ کم) اسی کا مخفف Lb ھے جو لاطینی لفظ Libera کا قائم مقام ھے : اس کی دو قیمتیں ہیں اول اسباب خانہ داری کے تولنے کا پونڈ جو ۱۶ اونس کا ہوتا ھے دوم اشیائے قیمتی کے تولنے کا پونڈ جو ۱۲ اونس کا ہوتا ھے ۔ (۲) پونڈ : گنی ، اشرفی یہ زر حسابی ھے جس میں ۲۰ شلنگ ہوتے تھے ۔ (۳) ۱۰۰ پیاسٹرس کے ترکی یا مصری سونے کے ڈبے جن میں ترکی ۱۱۱.۳۶ گرین کا اور مصری ۱۲۱.۱۸ گرین کا ہوتا ھے ۔

In the pound : فی پونڈ اتنا حساب سے (جانچا ہوا): فی پونڈ اتنا کے درسے (حساب کیا ہوا) ۔

Penny wise Pound foolish : اشرفیوں کی لوٹ ، کوئلے پر مہر یا چھاپ : سونا لٹانے اور تانبہ بچانے والا ۔

Pound : (n) [OE. 'Pound'. ] (۱) کانجی ہاؤس : دواب خانہ : مویشی خانہ : مویشی گھر ۔ (۲) احاطہ : باڑہ : (مجازاً) محصور یا محبوس مقام : مسدود جگہ : حجرہ ۔ (۳) (شکار) مشکل مقام : دشوار مقام ۔ (۴) (بول چال) تالاب : بند باندھ کر روکا ہوا قطعۂ آب (اونچی سطح والی نہروں میں پانی پہنچانے کی خاطر) ۔ (۵) Pound net کا

دوسرا خانہ جس سے مچھلیاں بھاگ نہیں سکتیں اور پکڑ لی جاتی ہیں ؛ مچھلیوں کا گھیرا یا باڑہ ۔

**Pound : (n)** [f. Pound, (v) .] (۱) شراب بنانے کے لئے سیب کو کچلنے یا پیسنے کا اوزار یا مشین ۔ (۲) بھاری ضرب؛ کاری یا بھر پور ضرب (گھونسے ، تھپڑ یا ڈنڈے کی) نیزاس سے پیدا شدہ آواز : بھدا کا : گدا کا ۔

**Pound : (v)** [Late OE. 'Punian'. ] (۱) پیٹنا ؛ کوٹنا ؛ پیسنا ؛ پلپلا بنادینا ؛ سفوف کر دینا ؛ کھرل کرنا ؛ چورا چورا کرنا ؛ برادہ کرنا ؛ کوٹ پیس کر باریک کرنا ؛ میدہ بنانا ۔ (۲) مکوں یا گھونسوں سے مارنا ؛ پیٹنا ؛ ضرب لگانا ؛ بھر پور ضرب لگانا ۔ (۳) دھنکنا ؛ مارنا ؛ کچلنا ؛ پامال کرنا ۔ (۴) ضربوں یا گولہ باری کی بھر مار کر دینا ؛ گولے برسانا ؛ اندھا دھند ضربیں لگانا یا فائر کرنا ۔ (۵) بھاری قدموں سے چلنا ؛ بھاری قدم رکھتے ہوئے چلنا ؛ دھم دھم دوڑنا؛ گھوڑا چلانا؛ پاؤں پٹک پٹک کر ناچنا ؛بھاری قدموں سے رقص کرنا ۔ (۶) (اسٹیمر کا) ؛ زور سے پیڈل چلانا ؛ پوری قوت سے پیڈل گھمانا ۔ (۷) (جہاز یا کشتی کا) زوروں کے ہچکولے لینا ؛ زوروں سے اٹھنا گرنا ؛ مخالف موجوں سے ٹکرانا یا مقابلہ کرنا ؛ نہایت مشکل سے آگے بڑھنا ۔ (۸) سخت محنت کرنا ؛ مشقت کا کام کرنا ؛ مسلسل محنت کرنا ؛ (مسلسل) محنت شاقہ کرنا ۔

**To pound away :** لگاتار مُکے برسانا یا ضربیں لگانا؛ ضربیں لگاتے جانا ؛ گھونسے چلانا یا جاری رکھنا ۔

**To pound one's ear :** سونا ؛ سو جانا ۔

**To pound to jelly :** کچومر نکال دینا ؛ بھرکس نکال دینا۔

**To pound to pieces :** کوٹ کر چورا چورا کر ڈالنا ؛ کوٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا ؛ مار کر چور چور کر دینا ۔

**Pound : (v)** (۱) کانجی ہاؤس میں بند کرنا ؛ (مویشیوں کو) کانجی ہاؤس میں رکھنا یا بند کرنا ۔ (۲) کسی بھی احاطے یا باڑے میں بندکرنا ؛ (مادی یا غیر مادی شے کو) کسی احاطے یا گھیرے میں بند کرنا؛ قید و بند میں لینا ؛ مقید کرنا ؛ بندش عائد کرنا ؛ Up کے ساتھ بھی آتا ہے ) ۔ (۳) (لومڑی کے شکار میں) سوار کا کسی ایسے مسدود مقام میں جا پھنسنا جہاں سے اس کا نکلنا ممکن نہ ہو ؛ کسی ناقابل عبور باڑ یا روک کا سامنے آ جانا ؛ سد راہ ہونا ۔ (۴)(بول چال) پانی کو روکنا ؛ پانی کو (بند کے ذریعہ) باندھنا ؛ بند باندھنا ؛ بند باندھ کر پانی کی سطح کو بلند کرنا ۔

**To pound the field :** (شکار) باڑ وغیرہ کا ناقابل عبور یا ناقابل گزر ہونا ؛ شکار میں کسی ناقابل عبور روک کا سامنے آ جانا ؛ سد راہ ہونا ۔

**To pound the lot :** کسی باحوصلہ سوار کا اس باڑ کو پٹا دینا یا پار کر جانا جس کو دوسرے نہ کر سکیں ۔

**Pound : (v)** (سکّہ سازی) پونڈ سے وزن کر کے سکّوں کا وزن جانچنا کہ ایک پونڈ میں کتنے سکّے ہوں گے یا یہ معلوم کرنا کہ کوئی سکہ معیاری وزن سے کتنا کم یا زیادہ ہے ۔

**Pound-cake : (n)** پونڈ کیک ؛ اعلیٰ درجے کا کیک جس میں ہر جزو (مثلاً آٹا ، گھی ، چینی ، میوہ جات وغیرہ) ایک ایک پونڈ بھر یا ہم وزن ہوتا ہے ۔

**Pound close/ -covert : (n)** وہ کانجی ہاؤس جس میں بند مویشیوں کا مالک نہ جا سکے ؛ بند کانجی ہاؤس (بخلاف کھلا کانجی ہاؤس ( Pound open) ۔

**Pound day : (n)** وہ دن جس میں خیرات ہوتی ہے (خواہ پونڈ وزن کا ہو یا نقدی کا) ۔

**Pound fee : (n)** کانجی ہاؤس سے مویشی یا قرقی خانہ سے چیزوں کو چھڑانے کا محصول ؛ کانجی ہاؤس کا محصول یا فیس ۔

**Pound-foolish : (a)** بڑی رقوم کے معاملے میں بیوقوف (بخلاف Penny-Wise یعنی )پیسے پیسے کی گرفت کرنے والا ۔

**Pound-keeper : (n)** کانجی ہاؤس کا مالک ؛ وہ شخص جس کے ذمہ کانجی ہاؤس ہو ؛ کسی جاگیر یا تعلقے کا افسر جس کے ذمہ آوارہ گرد مویشیوں کو پکڑ کر بند کرنا ہوتا تھا۔

**Pound-lock : (n)** ندی یا دریا میں بنا ہوا دروازہ جس کو بند کر کے پانی کو روک دیا جاتا ہے (تاکہ سطح آب بلند ہو جائے اور اونچائی والی نہروں کو بھی پانی مل سکے ) ۔

**Pound-net : (n)** (امریکا) ساحل سے قریب سمندر میں بنائی ہوئی جالدار باڑ جس میں جالی کی ایک لمبی سیدھی دیوار ہوتی ہے جس سے رک کر مچھلیاں پہلے باڑے میں جسے قلب کہتے ہیں داخل ہوتی ہیں بعدہٗ اس کے بعد والے گھیرے میں جسے پاکٹ یا باڑہ کہتے ہیں داخل ہوتی ہیں اورجہاں سے وہ نکل کر بھاگ نہیں سکتیں ؛ جالدار باڑہ ۔

**Pound netter : (n)** Pound net کے ذریعہ ماہی گیری کرنے والا ۔

**Pound note : (n)** ایک پونڈ کا بینک نوٹ ؛ (نیز) ایک پونڈ کا انگلش ٹریزری نوٹ ۔

Pound of flesh : (Phr) کوئی (چیز یا) قرض جو واجب الادا ہو مگر جس کی ادائی ادا کنندہ کے لئے نہایت اذیت ناك یا سوہانِ روح ہو : جان لیوا قرض ۔

Pound open/ -overt : (n) وہ کانجی ہاؤس جس میں چھت نہ ہو مگر جس میں بند مویشیوں کا مالك انہیں چارہ کھلانے کے لئے داخل ہو سکتا ہو : کھلا کانجی ہاؤس ۔

Pound party : (n) چندہ پارٹی ۔

Pound rate : (n) (کسی چیز کی) شرح جو پاؤنڈ میں ظاہر کی جائے: پونڈ میں ظاہر کی ہوئی شرح ۔

Pound scots : (n) انگلستان سے اتحاد کے قبل اسکاتستانی سکہ جو انگریزی پونڈ کے مشابہ تھا مگر اتحاد کے وقت قیمت میں اس سے بہت کم (ایك شلنگ ۸ پینس) تھا : اسکاتستانی پونڈ ۔

Pound sterling : (n) پاؤنڈ اسٹرلنگ : پاؤنڈ : بیس شلنگ ۔

Pound-velo : (n) معیار حرکت کی ایك اکائی : ایك فٹ فی سیکنڈ کی رفتار حرکت یا گردش کرتی ہوئی ایك پونڈ وزن کی کسی چیز (یا جسم) کا معیار حرکت یا اس کی حرکت کا معیار اثر ۔

Pound-weight : (n) ایك پونڈ وزن : ایك پونڈ وزن کا باٹ ۔

Pound-worth : (n) (۱) کوئی چیز جو قیمتاً ایك پونڈ کی ہو سکتی ہے ۔ (۲) دیکھو Pound's Worth ۔

Pound's worth : (n) کوئی چیز جو قیمتاً ایك پونڈ کی ہو سکتی ہو یا جسے ایك پونڈ میں خریدا جا سکتا ہو : کسی چیز کی وہ مقدار جو ایك پونڈ قیمت کی ہو یا ایك پونڈ میں خریدی جا سکے ۔

Poundage : (n) (۱) دستوری یا کٹوتی فی پونڈ ۔ (۲) آمدنی کا فیصدی تناسب جو بطور اجرت ادا کیا جائے ۔ (۳) ادائی بہ حساب فی پونڈ وزن : محصول در آمد و بر آمد ۔ (۴) پونڈ میں وزن (خصوصاً) ایك گیلن یا ایك مکعب کھارے پانی میں نمك کے پونڈ کی تعداد (یعنی کتنا پونڈ نمك ہے ) ۔

Poundage : (v) فی پونڈ دستوری یا کٹوتی لینا یا وصولی کرنا : آمدنی کا فیصدی تناسب بطور اجرت دینا : فی پونڈ کے حساب سے ادا کرنا : محصول در آمد و بر آمد دینا یا لینا ۔

Poundage : (n) (۱) (مویشی کو) کانجی ہاؤس میں بند کرنا : (نیز) کانجی ہاؤس : (مویشی کا) کانجی ہاؤس میں بند ہونا ۔

(۲) کانجی ہاؤس میں بند جانور کو چھوڑنے کا محصول: کانجی ہاؤس کا محصول یا فیس ۔

Poundal : (n) پونڈل : وہ قوت جو ایك پونڈ مادے پر ایك سکنڈ کے عمل سے ایك فٹ فی سیکنڈ کی رفتار یا حرکت پیدا کرتی ہے ۔

Poundbreach : (n) (قانون) کانجی ہاؤس کو کھولنا (دروازہ یا دیوار توڑ کر) کانجی ہاؤس سے مویشی کو نکال بھگانا : قانوناً ضبط شدہ چیزوں کو (مالك کا) ناجائز طور پر نکال لے جانا ۔

Pounder : (n) (۱) کوٹنے یا پیسنے کا آلہ : اوکھلی : موسل : ختکا: سونٹا: ہاون دستہ : موگری : کھرل ۔ (۲) کوٹنے والا : پیٹنے والا : کھرل کرنے والا : چورا کرنے والا : ریزہ کرنے والا : کچومر نکالنے والا : مارنے والا : ضرب لگانے والا ۔

Pounder : (n) (۱) ایك پونڈ وزنی چیز : ایك پونڈ وزن کی مچھلی : پونڈ بھر کی چیز : ایك یا(-) پونڈوں کے گولے والی توپ : (کبھی کبھی) (-) پونڈ وزن کی توپ وغیرہ ۔ (۲) اتنے پونڈ اسٹرلنگ کا مالك شخص : اتنے پونڈ اسٹرلنگ (کی) آمدنی والا ، کمانے والا یا (بطور کرایہ) ادا کرنے والا شخص : اتنے پونڈ جہیز والی عورت : وہ عورت جس کا جہیز یا شادی کے موقع پر جس کو ملی ہوئی چیزیں اتنے پونڈ کی ہوں ۔ (۳) اتنے پونڈ قیمت کی کوئی چیز : (نباتیات) ناشپاتی ۔

Pounding : (n) (۱) کوٹنے ، پیسنے یا کچلنے کا عمل : کھرل کرنے یا سفوف بنانے کا عمل : ہاون دستے سے کوٹنے کا عمل : کوٹ پیس : کوٹ چھان : اس طرح کوٹی یا کچلی ہوئی چیز : سفوف : ماوا : ایك بار میں یا ایك ساتھ کھرل کی ہوئی یا کوٹی پیسی ہوئی مقدار ۔ (۲) مکے سے مارنا : کوٹنا : گوندھنا : دستك دینا : تھتھپانا : کھٹکھٹانا : زور دار مکّا یا گھونسا لگانا : شدید زدو کوب : شدید گولہ باری : شدید فائرنگ ۔ (۳) (گھوڑے کی) زبردست سواری : تیز و پر شور سواری ۔

Pounding-match : (n) (مہمل لفظ) جنگ ، لڑائی : محاربہ : مجادلہ : جنگ و جدال ۔

Pounds, shillings and pence : (Phr.) (۱) رقم : زر : روپیا پیسا ۔ (۲) (توصیفاً) متعلق زر : سکے سے متعلق : روپے سے متعلق : مالی (مجازاً) خاص طور پر (چیزوں کی) قیمت سے متعلق : حقیقی : واقعی : امر واقعہ سے متعلق : حقیقت پسندانہ ۔

Pour : (n) (۱) موسلا دھار بارش ۔ (۲) (صفار خانہ ) پگھلی ہوئی دھات کو انڈیلنے کا عمل یا طریق عمل : ایك بار

Pourpraler : (n) [Fr.] (عموماً جمع) قرار داد سے پہلے کی غیر رسمی گفت و شنید : اصلی گفتگو سے پہلے کی غیر رسمی گفتگو : (سیاسیات) مذاکرہ۔

Pourpoint/ Purpoint : (n) [OFr. 'Po(u)urpoint'. ] (تاریخ) (کپڑے کی دو تہوں کے درمیان کچھ بھر کر) دہری سلی ہوئی چست مردانہ صدری جسے چودھویں اور پندرھویں صدی میں فوجی اور غیر فوجی دونوں طرح کی پوشاک کے ساتھ پہنا جاتا تھا۔

Poussette : (n) [Fr. dim. of 'Pousse'.] (رقص) اس طرح رقص کرنا کہ ہم رقص کے ہاتھوں میں ہاتھ ہو اور مسلسل گھومتے جائیں : پھگڑی : گھومری۔

Poussette : (v) ہم رقص کے ہاتھوں میں ہاتھ دے کر گردش وار رقص کرنا : (جس طرح دیہاتوں میں دوڑتے ناچتے ہیں) : دو شخص کا ایک دوسرے کے ہاتھ پکڑ کر حلقہ بناتے ہوئے ناچنا : (دکن) پھگڑی کھیلنا : گھومڑی کھیلنا۔

Pousto : (n) [Gr. 'Pou stw'. ] مقام عمل : کھڑے رہنے کی جگہ : بنائے عمل۔

Pout : (n) [OE. 'Puta'.] مچھلی کی کئی قسموں کا نام : پاؤٹ مچھلی۔

Eel-/horn-/whiting-pout : پاؤٹ مچھلی کی قسمیں۔

Pout : (n) [f. Pout(v)] ہونٹ لٹکنا (بطور اظہار نارضامندی) : اظہار برافروختگی یا بے زاری : اظہار رنجیدگی : اظہار ناگواری : جھنجھلاہٹ کا اظہار : اظہار آزردگی۔

In the pouts : برافروختہ : بیزار : جھنجھلایا ہوا : ترش رو : چڑچڑا : خفا خفا : روٹھا ہوا : اداس و آزردہ۔

Pout : (n) بول چال اور اسکاتستانی میں Poult(n) کی دوسری شکل۔

Pout : (v) [Of unkn. origin. ] (ہونٹ) لٹکانا یا نکالنا : ہونٹ لٹکانا یا ہونٹوں کا لٹکنا (جو ناراضگی یا ناگواری وغیرہ کی علامت سمجھی جاتی ہے) : ناک بھوں چڑھانا : ترش روئی دکھانا : (بغیر کسی ناراضگی کے) (ہونٹوں کا) لٹکنا : پھول کر یا بڑھ کر باہر نکل آنا : ترش رو ہو کر بولنا : ترش روئی سے کہنا۔

Pouter : (n) (۱) ہونٹ لٹکانے والا : ہونٹ لٹکا کر اظہار نارضامندی کرنے والا : رنجیدہ یا بیزار ہو کر ہونٹ لٹکانے والا۔ (۲) ایک قسم کا کبوتر جو اپنا پوٹا خوب پھلا سکتا ہے : چتری کبوتر۔ (۳) پاؤٹ مچھلی کی ایک قسم : سفید پاؤٹ۔ (۴) توصیفی معنوں میں۔

میں پگھلی ہوئی دھات کی انڈیلی ہوئی مقدار : پگھلی ہوئی دھات کی ایک گھان۔

Pour : (v) [Of. unkn. origin.] (۱) انڈیلنا : دھارنا : دھار باندھ کے ڈالنا : (کوئی سیال شے) ڈالنا : بہانہ : کثرت سے خارج کرنا یا نکالنا : تیزی سے خارج کرنا۔ (۲) (روشنی) دینا : نکالنا : خارج کرنا۔ (۳) (اکثر Out, Forth کے ساتھ) (پتھر، گولے وغیرہ) برسانا : چلانا : بکثرت پھینکنا : (گالی وغیرہ کی) بوچھار کردینا : (ہجوم وغیرہ) نکالنا : خارج کرنا : ہجوم میں نکلنا : موج در موج نکلنا یا تیزی سے آگے بڑھنا۔ (۴) (Forth, Out کے ساتھ) جلدی جلدی لکھنا : الفاظ کو جلد جلد ادا کرنا : (Music کے ساتھ) نغمہ ریزی کرنا : نغمہ باری کرنا۔ (۵) عموماً Forth, Out, Down کے ساتھ) بہنا : بہ نکلنا۔ (۶) موسلا دھار برسنا۔ (۷) (مجازاً) تانتا بندھ جانا : تار لگ جانا یا بندھ جانا : کثرت سے آنا : (In کے ساتھ) : کثرت سے خارج ہونا (Out کے ساتھ)۔ (۸) (دریا کا) سیلابی ہونا : سیلاب کی صورت میں پانی خارج کرنا : تیزی یا تندی سے بہنا : تند رو ہونا : سمندر میں گرنا۔

It never rains but it pours : (مجازاً) مصیبت کبھی تنہا نہیں آتی۔

Letters pour in from all quarters : ہر طرف سے خطوط کا تانتا بندھا ہے۔

Pour out the tea : چائے انڈیلو : چائے نکالو۔

The river pours itself into the sea : دریا سمندر میں گرتا ہے۔

To pour cold water on /-upon : ٹھنڈا پانی انڈیلنا یا ڈالنا : (مجازاً) گرم جوشی یا امنگ کو ٹھنڈا کر دینا : پست ہمت کر دینا : ہمت توڑ دینا : کسی منصوبے یا تجویز کو روکنا۔

To pour oil on the troubled waters : (مجازاً) طوفان میں سکون پیدا کرنا : تسلی بخش الفاظ سے ہنگامہ وغیرہ کو فرو کرنا۔

Pourboire : (n) [Fr. 'Pour boire'. ] (مے نوشی کے درمیان دی ہوئی) بخشش یا انعام : (عام) بخشش : انعام۔

Pourer : (n) انڈیلنے والا : ڈھالنے والا : دھارنے والا : گرانے یا بہانے والا : (سیال شے کو) انڈیلنے کا برتن۔

Pouter-fish : (n) سفید پاؤٹ : پاؤٹ مچھلی کی ایک قسم ۔

Pouter-pigeon : (n) : ایک قسم کا کبوتر جو اپنا پوٹا خوب پھلا سکتا ھے: چتری کبوتر ۔

Poutingly : (adv.) (ناراضگی وغیرہ کی علامت کے طور پر) ھونٹ لٹکاتے ھوئے ۔

Poverty : (n) [L. 'Paupertas' .] (۱) افلاس : غریبی : ناداری : بے زری : عسرت : تنگ حالی : تنگ دستی : بے مایگی : غربت : محتاجی : کم مایگی : مسکینی ۔ (۲) احتیاج : کمی : حاجت ۔ (۳) کمیابی : قلت ۔ (۴) نقص : کوتاہی : کسر۔ (۵) فرومایگی : پستی : ادنیٰ پن ۔ (٦) مجسم افلاس (کسی مفلس شخص یا اشخاص پر اطلاق ھوتا ھے ) ۔ (۷) (غذا کی کمی سے جسم کی) لاغری : دبلا پن ۔ (۸) (زمین کا) اوسر پن : ناپیداواریت ۔

Poverty-grass/-plant (n) (۱) شمالی امریکا کی ایک چھوٹی جھاڑی یا گھاس ۔ (۲) جئی کی قسم کی ایک گھاس Poverty-plant (دونوں ہی پودے اوسر یا بنجر زمینوں میں اگتے ہیں)۔

Poverty of the blood : (n) : (طب) جسم میں خون کا کم ھونا : کم خونی: کمیِ خون ۔

Poverty-stricken : (a) (۱) افلاس زدہ : عسرت زدہ : نہایت مفلس و محتاج : مسکین : مفلوك : مفلوك الحال ۔ (۲) (مجازاً) کم مایہ (مثلاً Poverty-stricken languages) (کم مایہ یا مفلس زبان ) ۔

Powan : (n) [Sc. from of Pollan.] پوان : میٹھے پانی میں رہنے والی مچھلی کی ایک قسم جو اس جنس سے تعلق رکھتی ھے جس سے Vendace اور Pollan مچھلیاں ہیں ۔ یہ پہلے ان میں سے ہی ایک سمجھی جاتی تھی اور اکثر اب بھی پہچان کی غلطی ھو جاتی ھے اور اسے میٹھے پانی میں رہنے والی ہیرنگ مچھلی سمجھ لیا جاتا ھے ۔

Powder : (n) [ME.'Poudre' .] (۱) سفوف :برادہ : چورا : میدہ : پوڈر۔ (۲) غازہ : چکسا : بٹنا : پوڈر ۔ (۳) دوا کا سفوف۔ (۴) بارود : باروت ۔

Food for powder : بارود کی غذا :سپاہی : فوجی آدمی ۔

Not worth powder of shot : : (مجازاً)(شدُّر وغیرہ)فقیر : اتنا ادنیٰ کہ گولی یا بارود کی قیمت بھی نہ نکل سکے : (دشمن ، حریف وغیرہ) اتنا فقیر کہ مقابلے کی زحمت بھی بے سود سمجھی جائے : ادنیٰ : (کوئی شے) اتنی حقیر یا ادنیٰ کہ اس کے حصول کی کوشش بھی بیکار سمجھی جائے : گھٹیا ۔

The smell of powder : جنگ کا حقیقی تجربہ : تجربۂ جنگ : محاربے کا حقیقی تجربہ ۔

To keep one's powder dry : اپنے کیل کانٹے سے درست رہنا: کسی بھی ہنگامی صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لئے تیار رہنا۔

Powder : (n)[Of unkn. origin.] (بول چال) قوت : زور: طاقت وغیرہ (جو کھیل وغیرہ میں دکھلائی جائے یا بروئے کار لائی جائے) ۔

With a powder : پر زور یا پر جوش انداز میں : تیزی سے: تندی سے : شدت سے : آندھی کی طرح ۔

Powder : (v) [Fr. 'Powdrer' .] (۱) سفوف چھڑکنا : برکنا : غازہ لگانا: ملنا (بالوں وغیرہ پر) غازہ یا پوڈر لگانا : (جسم پر) پوڈر چھڑکنا یا ملنا ۔ (۲) پوڈر یا اس جیسی چیز سے ڈھك دینا۔ (۳) (سطح کو) چھوٹی چھوٹی بندکیوں یا نقش نگار سے آراستہ کرنا : کسی سطح پر سفوف چھڑکنا۔ (۴) سفوف یا پوڈر کی طرح بکھر جانا یا چھڑکا جانا : کسی سطح پر ادھر ادھر بکھر جانا یا بکھیر دیا جانا ۔ (۵) پیسنا : سفوف بنانا : برادہ کرنا : میدہ بنانا۔ (٦)پس جانا : سفوف بن جانا : برادہ ھونا : میدہ بن جانا۔

Powder : (v) [fr. Powder(n) ] (روزمرہ اور بول چال) (خصوصاً سوار کا) تیزی سے جانا : نہایت تیز رفتاری سے جانا : جھپٹ کر گزرنا : نہایت تیزی سے آگے بڑھنا : جھپٹنا ۔

Powder and shot : (Phr.) اخراجات جنگ : جنگ میں کام آئے ھوئے لوازمات : جنگ میں خرچ شدہ گولہ یا بارود یا دیگر ضروریات :کسی انجام کو حاصل کرنے میں یا خرچ شدہ دولت یا محنت : کسی انجام کے لئے خرچ شدہ دولت یا محنت ۔

Powder-blue : (n) : نیل : نیلے شیشے کا سفوف جو دھلائی کے کارخانوں میں استعمال ھوتا ھے : نیلے رنگ کا سفوف ۔

Powder-blue : (a) گہرے نیلے رنگ کا : گہرا نیلا : گہرے نیلے شیشے کے رنگ کا۔

Powder-blue : (n) گہرا نیلا رنگ ۔

Powder-down : (n) باریك رواں جو بگلے وغیرہ میں پایاجاتا ھے ۔

Powder-flag : (n) سرخ جھنڈا جو بارود لے جانے والی کشتی پر لگا ھوتا ھے یا جو بارود بھرتے یا نکالتے وقت جہاز پر لگا دیا جاتا ھے ۔

Powder-flask : (n) بارود دان : بارود دانی ( جو پہلے سینگ کی بنی ہوتی تھی بعدۂ چمڑے یا دھات کی ) ۔

Powder-horn : (n) بارود دان : (گائے یا بیل کا) سینگ جس میں بارود رکھتے تھے (اور جس کے نچلے سرے پر لکڑی یا دھات کی ٹوپی لگی ہوتی تھی) ۔

Powder-house : (n) بارود رکھنے کی جگہ : بارود خانہ : وہ عمارت جہاں بارود کا ذخیرہ ہو ۔

Powder-hoy : (n) بارود بردار کشتی یا جہاز (جو بارود خانے سے جہاز تک بارود لے جاتا ھے ) ۔

Powder-magazine : (n) بارود خانہ: مخزن باروت : میگزین : وہ جگہ جہاں بارود کا ذخیرہ ہوتا ھے : ذخیرہ بارود : کسی قلعہ یا جہاز میں بارود رکھنے کی جگہ ۔

Powder-mill : (n) بارود کا کارخانہ : بارودمل : بارود بنانے والی مل : بارود پیسنے کی چکی یا چھوٹی مشین ۔

Powder-monkey : (n) مزاحاً اس لڑکے کو کہا جاتا ھے جو جہاز پر توپوں تک بارود پہنچانے کے لئے ملازم ہوتا ھے : بارود بردار ۔

Powder-puff : (n) (۱) (جلد پر) پوڈر لگانے کی نرم گدی : غازہ پاش: نرم روئیں دار چھوٹی گدی جس سے غازہ لگاتے ہیں ۔ (۲) چھوٹی دھونکنی جیسا ایک آلہ جو پہلے بالوں کی غازہ پاشی کے لئے استعمال ہوتا تھا ۔

Powder-tax (n) غازۂ زلف پر عائد محصول:بالوں کے پوڈر کا محصول یا ٹیکس : بالوں کے غازے پر عائد ٹیکس ۔

Powderable : (a) (شاذ) سفوف ہونے کے لائق : جو یا جس چیز کا سفوف بن سکے ۔

Powdered : (a) (۱)سطح پر پھیلی ہوئی بہت ساری بندکیوں یا چھوٹے چھوٹے نقش و نگار سے آراستہ کیا ہوا ۔ (۲) (حیوانیات) ایسے نشانات والا جیسے جسم پر سفوف چھڑکاھوا ھو (خصوصاً کیڑا یا پتنگا) ۔ (۳) سفوف کیاھوا : میدہ بنایا ہوا : برادہ کیا ہوا : چورا بنایا ہوا : کوٹا پیسا ہوا: پیسا ہوا ۔ (۴) غازہ لگا ہوا (جسم یا بال) : پوڈر لگا ہوا (جسم یا بال) : غازہ لگائے ہوئے (شخص) ۔

Powdered lime : (n) (کیمیا) بکنی چونا : سفوف چونا ۔

Powderiness : (n) قابل سفوف ہونا : بہ آسانی سفوف بننے کی حالت یا صلاحیت : سفوف جیسا ہونا : سفوف یا برادے سے ڈھکا ہونا یا بھرا ہونا : پوڈر یا غازے سے آراستہ ہونا: گرد و غبار سے اٹا ہوا : گرد آلودگی : غبار آلودگی ۔

Powdering : (n) سفوف یا پوڈر چھڑکنے ، ملنے ، لگانے کا عمل : غازہ لگانے کا عمل : چھوٹی چھوٹی بندکیوں سے آراستہ کرنے کا عمل نیز ایسی آرائش : سفوف ہونے یا بنانے کا عمل : سفوف سازی: کوٹنا پیسنا : (یا اس طرح بنا ہوا) سفوف : برادہ: میدہ : غازہ : پوڈر ۔

Powdering-closet / -room : (n) بالوں میں غازہ یاپوڈر لگانے کا کمرہ ۔

Powdering-tub : (n) وہ لگن جس میں گوشت پر سفوف یا نمک چھڑکا جاتا ھے اور اسے سرکے میں ڈبویا جاتا ھے ۔

Powdery : (a) (۱) پوڈر جیسا : سفوف جسیا : سفوف کے مانند : سفوف آسا : برادہ نما : سفوفی : سفوف آلود : خاک آلود : گرد آلود : بھر بھرا : بہ آسانی سفوف بن جانے والا : ریز ناک : جو وزن پڑنے سے پس جائے یا ریزہ ریزہ ہو جائے ۔ (۲) جس پر سفوف ہو : سفوف یا پوڈر سے ڈھکا ہوا : پر از سفوف : پوڈر سے بھرا ہوا : غبار آلود ۔

Power : (n) [ME. 'Poer, pouer'. ] (۱) قدرت : طاقت : زور : قوت : امکان : بس : قابو : بل ۔ (۲) (جسم ، دماغ وغیرہ کی کوئی) قوت ۔ (۳) سکت : قوت کار کردگی ۔ (۴) صلاحیت: قابلیت : اہلیت ۔ (۵) حکومت : اختیار : اقتدار : اثر ۔ (۶) غلبہ : شخصی غلبہ : سیاسی غلبہ : شخصی یا سیاسی سیادت : قومی طاقت : قوم کی طاقت ۔ (۷)اختیار مفوضہ (کچھ کرنے کا) قانونی اختیار : دستاویز یا اس کی وہ مشق جس کے ذریعہ قانونی اختیار دیا گیا ہو ۔ (۸) با اختیار و اقتدار : ذی اثر شخص ،جماعت یا چیز : (قدیم) مختار : حکمراں : حاکم : گورنر ۔(۹)سلطنت: دولت : ریاست ۔ (۱۰) خدا : دیوتا : دیوی ۔ (۱۱)فرشتوں کا چھٹا طبقہ ۔ (۱۲ )بڑی تعداد یا بڑی مقدار (مثلاً Did a power of work, saw a power of people) ۔ (۱۳) (ریاضیات) قوت )مثلاً The third power of 2 is 8) ۔ (۱۴) قوت رساں پرزہ ۔ (۱۵) میکانکی طاقت (بمقابلہ دستی طاقت) : بہتے ہوئے پانی ، ہوا ، بھاپ ، برق وغیرہ کی) میکانکی قوت ۔ (۱۶) میکانکی طاقت پیدا کرنے کی قابلیت یا اہلیت : (کسی بیرم (لیور) یا آلے وغیرہ کی) عامل قوت ۔ (۱۷) عدسہ کی قوت تکبیر : شیشے کا پاور : (نیز ) پاور کا شیشہ ۔(۱۸) (اشیا کی) عملی خاصیت : خاصۂ عمل : صلاحیت اثر انگیزی : صلاحیت اثر خیزی۔ (۱۹) کسی حرف یا علامت کے ذریعہ ظاہر کی ہوئی آواز یا صوت : کسی خاص سیاق و سباق میں کسی لفظ یا محاورے سے پیدا شدہ معنی ۔ (۲۰) آزادئ عمل ۔ (۲۱)شخصی یا سماجی تفوق ، بالادستی یا غلبہ : شخصی یا سماجی اثر ، رسوخ ۔ (۲۲) بین الاقوامی سطح پر اثر و اقتدار

Pre - mastery : (n) ضرورت سے پہلے کسی ہنر یا مہارت کا حصول۔

Pre- matrimonial : (a) شادی سے قبل واقع ہونے والا : جو شادی سے قبل واقع ہو ۔

Pre-maturation : (n) معمولاً یا غیر معمولی طور پر بہت جلد یا قبل از وقت سن بلوغ کو پہنچ جانا یا مکمل ہو جانا؛ پیش رسی: کچاپن ۔

Pre-mature : (a) [L. 'praematurus.'] قبل ازوقت :پیش رس:زودرس : نوسیدہ؛ غیر پختہ : عاجلانہ :ادھورا : خام ۔

Pre-mature birth /-delivery : (n) (طب)کچا بچہ : قبل از وقت ولادت۔

Pre-mature death : (n) قبل ازوقت موت ۔

Pre-mature ejaculation : (n) (طب)سرعت انزال۔

Pre-maturely : (adv.) تناسب : متوقع یا معمولی وقت سے پہلے :قبل از وقت: عاجلانہ:جلدی سے۔

Pre-matureness : (n) قبل ازوقت ہونا :خامی: کچاپن :پیش رسی: ادھوراپن ۔

Pre-maturity : (n) (۱)قبل ازوقت پختگی: پیش رسی:قبل ازوقت اکملیت خامی: کچاپن: ادھورا پن۔ (۲)(کسی عمل یا واقعی کی )عجلت :سرعت :جلدی : قبل ازوقت ہونا ؛ غیر ضروری عجلت یا تعجیل: شتابی : جلد بازی ؛ ہڑبڑی :اوتاؤلاپن:نا عاقبت اندیشی۔

Pre-meditated : (a ) بالعمد:پہلے سے سوچاہوا :قصدًا ۔

Pre-meditatedly : (adv.) عمداً:پہلے سے سوچ سمجھ کر: ٹھان کر؛ قصداً : نیت سے یا نیت کرکے۔

Pre-meditation : (n) [L.'praemeditatio'.] پہلے سے سوچنا :ٹھان لینا: تجویزکر رکھنا:بالعمد: سوچ سمجھ کر تجویز یا منصوبہ کرنا: فکر قبل:تجویز قبل :قصدونیت: پیش اندیشی۔

Pre-melting : (n) پگھلاؤ کے نقطے سے قبل جزوی پگھلاؤ۔

Pre-menarche: (n) لڑکیوں کا وہ عہدعمر جو آغازحیض سے قبل ہوتا ھے عہد ماقبل ازآغاز ماھواری :لڑکیوں کے عنفوان شباب سے قبل کا زمانہ۔

Pre-menarcheal : ( n) لڑکیوں کی عمر کے اس دور سے متعلق جو آغاز حیض سے قبل گزرتا ھے: لڑکیوں کے عنفواں شباب سے قبل کے زمانے سے متعلق۔

Pre-Mendelian : (a ) Mendel کے نظریات یا قوانین(توالدوتناسل) کے علم یاانہیں قبول کئے جانے سے پہلے کا۔

Pre-menopausal : (a) اختتام حیض سے فوراًپہلے کے دور کا، اس سے متعلق یا اس میں ہونے والا قبل ازانقطاع طمث۔

Pre-menopause : (n) اختتام حیض(جو عموماً۴۵تا۵۰کی عمر میں ھوتا ھے )سے فوراً پہلے کا دور یا وہ عضویاتی حالت جو اس دور میں ھواکرتی ھے۔

Pre- menstrual : (a) حیض سے فورًا پہلے کی مدت کا یا اس سے متعلق ۔

Pre-menstruum : (n) حیض سے فورًا پہلے کی مدت یاعضویاتی (جسمانی )حالت ۔

Pre-mentioned : (a) پہلے سے بتایا ھوا؛ جس کی پہلے سے نشان دہی کی جاچکی ھو۔

Pre-meridian : (a) قبل ازدوپہر:دوپہر سے قبل واقع ہونے والا۔

Pre-messianic : (a) کسی مسیحا یا نجات دہندہ کے ظہور سے قبل موجودیا واقع ہونے والا۔

Pre-metallic : (a) دھاتوں کے استعمال کے علم سے پیشتر کا :پیشتر فلزاتی دھاتوں کے علم سے پہلے کا۔

Pre- monarchical : (a) ماقبل شہنشا ھی :شخصی حکومت سے پہلے کا : شنشاہیت سے پہلے کا ۔

Pre-monish : (v) پہلے سے وارننگ دینا :پہلے سے متنبہ کرنا ۔

Pre-monition : (n) [Late L. 'praemonition '] (۱)پہلے سے خبردار کر دینا : پیش آگاہی :پیش خبری :آنے والے واقعات سے پہلے آگاہ کردینا:آنے والے واقعے کی پہلے ہی بوسونگھ لینا یا پہلے ہی بھانپ جانا ۔ (۲)(نفسیات) انداز :اخطار :پیش اند یشگی؛پیش استباہ ۔

Pre-moniter : (n) پہلے سے خبردار کرنے والا :پہلے سے متنبہ کرنے والا؛ نذیر :آنے والے واقعات سے پہلے ہی آگاہ کر دینے والا۔

Pre-monitorily : (adv.) پہلے سے خبردار کرتے ہوئے؛ پیش آگاہانہ؛ پیش خبرانہ : نذیرانہ ۔

Pre-monitory : (a) پیش آگاہی کرنے والا ؛ آگاہی بخش؛ قبل از وقت متنبہ کرنے والا : (طب) منذرہ۔

Pre-monitory signs/-symptoms : (n) (طب)منذرات : علامات منذرہ۔

Pre-muhammadan : (a) دیکھو Pre-Islamic

Pre-mutiny : (a) پیش ازغدر :غدر یا بغاوت سے پہلے کا۔

Pre-Newtonian : (a) نیوٹنی فلسفے یا طبیعیات کے رواج سے قبل کا؛ قبل نیوٹنی؛ پیش نیوٹنی ۔

Pre-Norman : (a) پیش نارمن :نارمن قوم سے پہلے کا :(انگلستان) فتح نارمن سے قبل کا ۔

Pre-notice : (n) پیش اطلاع :اطلاع یاتنبیہ جو پہلے دی گئی یا وصول کی گئی ہو ۔

Pre-opercle : (n) (۱)مچھلیوں کے گلپھڑے کے ڈھکن کی چار ہڈیوں میں سب سے اگلی ہڈی ۔ (۲)دیکھو pre-operculum ۔

Pre-opercular :(a) [f.next ] (۱)مچھلیوں کے گلپھڑے کے ڈھکن کی چار ہڈیوں میں سب سے اگلی ہڈی کا یااس سے متعلق۔ (۲)(نباتیات) (پودوں کے) سر پوش یا (کائیوں کے) ڈوٹے کا ڈھکن کا یا اس سے متعلق :نیزبطور اسم بمعنی -pre-operculum

Pre-operculum /Prae-operculum : (n) [ f.Pre+operculum. ] (۱)مچھلیوں کے گلپھڑے کے ڈھکن کی چار ہڈیوں میں سب سے اگلی ہڈی۔(۲)(نباتیات)(پودوں کا)سر پوش یا (کائیوں کے)ڈوٹے کا ڈھکن۔

Pre-opinion : (n) پہلے سے قائم کی ہوئی رائے۔

Pre-optic : (a) کسی بصری عضو یا حلقے کے سامنے واقع۔

Pre-option :(n) پہلی پسند(جودوسروں سے پہلے ظاہرکی گئی ہو) : پہلی پسند کرنا یا انتخاب کرنے کا حق۔

Pre-oral : (a) (حیوانیات)پیش دہنہ : پیش دہنی :منہ سے پہلے کا (حصہ یا عضو)۔

Pre-orbital : (a) (تشریح وحیوانیات)خانۂ چشم کے سامنے واقع : چشم کے سامنے واقع :پیش محجر۔

Pre-orbital : (n) (تشریح وحیوانیات)خانۂ چشم کے سامنے والی ہڈی یا ابھار: پیش محجری ہڈی یا ابھار۔

Pre-ordain : (v) [repr. late L. ( vulg.) 'praeordinare .'] پہلے سے مقرر کرنا؛پہلے سے تقدیر میں لکھ دینا: مقرر کرنا۔

Pre-ordinate : (n) [ Late L. (vulg) ' praeodinatua '] پہلے سے مقرر کیا ہوا ؛پہلے سے تقدیر میں لکھا ہوا؛ پہلے سے مقدر کیا ہوا۔

Pre-ordination : (n) (شاذ) مقدر۔

Pre-phthisical : (a) سل یا دق سے پہلے کا؛ پیش ازدق یاسل۔

Pre-placement : (a) نوکری یا کام ملنے سے قبل کا : نوکری یا کام لگنے سے قبل (واقع)ہونے والا۔

Pre-placental : (a) آنول نال کی تشکیل سے قبل کا : آنول نال کی تشکیل سے قبل موجود یا پیدا ہونے والا۔

Pre-plan : (v) پہلے سے سوچنا سمجھنا یا منصوبہ تیار کرنا؛پہلے سے منصوبہ باندھنا یا بنانا؛پہلے سے تیار کرنا یا تجویزکرنا؛پیش بندی کرنا؛پہلے سے ٹھان لینا۔

Pre-plot :(n) پیش ماجرا۔

Pre-preference / -preferential : (a) (حصص ، دعویٰ وغیرہ) قبل ترجیحی۔

pre-prophetic : (n) قبل نبوی؛ نبوت سے پہلے کا؛قبل ازنبوت۔

Pre-pub : (n)[ by shorteinng .] کسی کتاب یادیگر مطبوعہ چیزوں کی وہ کاپی جو قبل اشاعت جاری کر دی گئی ہو؛ قبل اشاعت جاری شدہ کاپی۔

Pre-pubertal : (a) (حیوانیات، عضویات) پیش بلوغی :بلوغت سے قبل کا : پیش ازبلوغ :قبل بلوغی۔

Pre-puberty : (n) (خصوصاً آدمی کا)عنفوان شباب؛عہد عنفوان : بلوغت سے فوراً پہلے کا زمانہ:(وسیع معنوں میں) بچپن سے لے کرجوان ہونے سے قبل تک کا زمانہ: پیدائش سے عنفوان شباب تک کا زمانہ(انسان یا بڑے فقری حیوانات کا)۔

Pre-publication : (n) کسی کتاب یا دیگر مطبوعہ چیزوں کی وہ کاپی جوقبل اشاعت جاری کر دی گئی ہو؛قبل اشاعت جاری شدہ کاپی۔

Pre-publish :(v) اشاعت سے پہلے جاری کرنا(کسی کتاب وغیرہ کی کوئی مطبوعہ کاپی)۔

Pre-Raffaelite : (n) (۱)قبل رفائیلی فن کار یا صنّاع جو ایسے نمونے پیش کرتا ہوجو رفائیل کے زمانے سے پہلے رائج تھے (خصوصاً Pre-Raphaelite Brotherhood کا کوئی

فن کار ۔(۲)قبل رفائیلی مصور : وہ مصور جو رفائیل سے پہلے گذرا ہو ۔

Pre-Raphael : (a) قبل رفائیلی۔

Pre-Raphaelism/Prae-: (n) (۱)دیکھو Pre-Rephalitism (۲)(رسکن اوردوسرے لوگوں کے مطابق)رفائیلی سے پہلے کے مصوروں(یانقاشوں) کا فن ۔

Pre-Raphaelite/ Prae- : (n) [f. Pre-+ Raffael (It. Raffaele.) +ite-] دیکھو Pre-Raffaelire

Pre-Raphaelite / Preraphaelite / Prae-/Praeraphaelite : (a) (۱)قبل رفائیلی مصوروں یا فن کاروں کا : ان سے متعلق یا ان کی خاصیت کا : قبل رفائیلی : ر فائیلی سے پہلے کا۔

Pre-Raphaelite Brotherhood : (n) انجمن قبل رفائیلی؛رفائیلی برادری : فن کار ان یاصناعان انگلستان کی ایک جماعت جس میں ہالمین ہنٹ(Halman Hunt) ملائیس (Millais)اور ڈی ،جی، روزیٹی(D.G.Rossetti) شامل ھے۔

Pre-Raphaelitism/Preraphaelitism / Prae-Raphaelitism / Praeraphaelitism : (n) قبل رفائیلیت :قبل رفائیلی انجمن اور اس کے پیروؤں کے اصول، طریقے یا طرز مصوری یا نقاشی : (کبھی کبھی)شاعری اور دیگر فنون میں بھی اس کے مماثل رجحان پر اطلاق ہوتا ھے۔

Pre-reformational : (a) پیش اصلاحی: پیش تجدیدی :قبل اصلاحی: قبل تجدیدی :اصلاحات یورپ سے قبل کا : تجدید مسیحیت سے قبل کا ۔

Pre-selective : (a) (گیئر) سے پہلے ہی منتخب کیا اور لگایا جا سکے۔

Pre-selector : (n) وہ گیئرجسے پہلے ہی منتخب کیا اور لگایا جاسکے۔

Pre-separation : (n) قبل علیحدگی۔

Pre-sternal : (a) [f.next] (تشریح)پیش قصّی: چھاتی کے اگلے حصے کا یا اس سے متعلق ۔

Pre-sternum / Praesternum : (n) (۱)(حشریات)کیڑے کے سینے کی ہڈی کا اگلا حصہ یا ٹکڑا۔ (۲)(تشریح)پیش قصّی: چھاتی کی ہڈی کا اگلا حصہ:انسان کے سینے کی ہڈی کا پہلا ٹکڑا۔

Pre-stressed : (a) تار وغیرہ بچھاکر :مضبوط کی ہوئی (کنکریٹ)۔

Pre-telegraphic : (a) قبل تلغرافی :ٹیلیگرافی سے پہلے کا۔

Preach : (v) [ME. 'preche,] (۱) وعظ کرنا : خطبہ دینا۔ (۲) (وعظ) کہنا : خواہ مخواہ اخلاقی نصیحتیں کرنا : پند و نصیحت فرمانا۔ (۳) (تقریر کے ذریعہ) (انجیل کی) تفسیر کرنا : تعلیمات مسیح کا اعلان کرنا : تشریح کرنا : سمجھانا۔ (۴)ذہن نشیں کرنا؛ سمجھانا : توضیح کرنا (تقریر کے ذریعہ) ۔ (۵) (کسی عقیدۂ اصول وغیرہ کی تعلیم یا دعوت دینا : تبلیغ کرنا : (کسی وصف، کردار، اصول وغیرہ کی) تائید : طرف داری یا حمایت کرنا (یا ان کو اسی طرح) دل نشیں کرنا۔ (۶) وعظ و پند کی صورت میں بتانا: سمجھانا یا دلنشیں کرانا: تحریر یا تقریر سے حمایت و تائید کرنا : پند و نصیحت کرنا ۔ (۷)تقریر یا پند و نصیحت کے ذریعہ اثرانداز ہونا ۔

Preach : (n) (روزمرہ) وعظ: نصیحت: تقریر : لمبی چوڑی تقریر: طویل اور اکتادینے والا وعظ ۔

Preach down : (v) (تقریر کے ذریعہ) گھٹا کر دکھانا : حقیر بنانا : بے قدری کرنا ۔

Preach up : (v) بڑھانا چڑھانا : تعریف میں غلو کرنا ۔

Preachable : (a) (کسی کتاب کا متن، مضمون وغیرہ) قابل وعظ: لائق وعظ : وعظ و تقریر میں بیان کرنے کے لائق۔

Preacher : (n) [L. 'praedicator.'] (۱) واعظ : خطیب: ناصح : داعی: (کسی عقیدے، اصول وغیرہ کی) دعوت دینے والا: اخلاقی پند و نصیحت (خصوصاً خواہ مخواہ) کرنے والا : کشیش: ناصح مشفق ۔ (۲) مذہبی اصول و عقائد کو عوام میں پھیلانے والا : مبلغ، مبلغ دین، داعئ حق : وہ شخص جسے تبلیغ و نصیحت کی اجازت حاصل ہو ۔ (۳) تحریر یا تقریر کے ذریعہ (کسی بات کی) تعلیم دینے والا یا اسے دل نشیں کرانے والا ۔ (۴) (of کے ساتھ) (کسی مخصوص بات کی تبلیغ کرنے والا ۔ (۵) (خاص کر) حضرت سلیمانؑ کا لقب جو (توریت کے) صحیفۂ مواعظ کے مصنف سمجھے جاتے ہیں؛ (نیز) وہ کتاب : صحیفۂ مواعظ (توریت کا)۔

Friars Preachers : ایک مخصوص زاویے کے عیسائی درویش یا راہب ، خصوصاً ان چار زاویوں کے راہب جو فرانسسکن (Grey Friars) اگستائن (Austin Friars) ڈالی نیکن (Black Friars) اور کارمیلائٹس (White Friars) کہلاتے ہیں۔

Preachership : (n) واعظ کا عہدہ یا منصب : خطابت : مسند وعظ : مسند تبلیغ : مسند خطابت: منصب خطابت۔

Preachify : (v) (روز مرہ) اکتا دینے والے انداز میں وعظ کہنا : خطبہ دینا : یا پندونصیحت کرنا : نصیحت پلانا ۔

Preachiness : (n) [f. Preachy.] وعظ و نصیحت سے بھرا ہونا : وعظ گوئی کا شوقین ہونا : واعظیت ۔

Preaching : (n) (۱) وعظ : نصیحت : پند : مفید باتیں : اخلاقی تعلیمات پر مشتمل تقریر : خطبہ ۔ (۲) (جمع) وعظ میں بیان کردہ باتیں : وعظ : موعظت : درس : پند و نصائح : مذہبی پند و نصائح یا وعظ ۔

Preaching : (a) نصیحت آمیز : نصیحت آموز : سبق آموز ۔

Preaching-cross : (n) ایک قسم کی صلیب جو پہلے کسی شاہراہ یا کہیں کھلی جگہ پر نصب ہوتی تھی جہاں عیسائی درویش یا راہب اور دوسرے لوگ وعظ کہتے یا ناصحانہ تقریریں کرتے تھے ۔

Preaching friar : (n) واعظ درویش : وعظ کہنے یا پند و نصیحت کرنے والا عیسائی درویش (خصوصاً ڈامی نیکسن کے سلسلے کا) ۔

Preaching-house : (n) بیت الوعظ : وہ مکان جہاں وعظ ہوا کرتا ہو یا جو اسی کے لئے مخصوص ہو : (خصوصاً) پروٹسٹنٹ مذہب کے کسی غیر مقلد فرقے کی عبادت گاہ (بقول Wesley) ۔

Preachment : (n) [med. L. 'predicamentum.'] (۱) (عموماً حقارت سے) طویل اور اکتا دینے والا وعظ : لمبی چوڑی تقریر ۔ (۲) تنبیہ و تادیب ۔

Preachy : (a) (روزہ مرہ) وعظ گوئی کا شوقین : شائق خطبہ : خواہ مخواہ پند و نصیحت کرنے پر مائل : وعظ گویانہ : وعظ گوئی کے طرز کا : وعظ و نصیحت سے پُر ۔

Preadmic : (a) دیکھو Pre-adamitic/-al

Preamble : (n) [med. L. 'praeambulum.'] (۱) (تقریر یا تحریر میں) ابتدائی یا تمہیدی بیان : (قانون) تمہیدی بیان : دستاویز وغیرہ کی تمہید : بیان ابتدائی جس میں کسی ایکٹ کی وجہ نفاذ و اجرا بتائی جاتی ہے ۔ (۲) مقدمہ : تعارف : دیباچہ : پیش لفظ : پیش گفتار ۔ (۳) (موسیقی) سر ملاپ : افتتاحی نغمہ : (شعر) قطعۂ تمہید : پیش گفتار ۔ (۴) (عام معنوں میں) تمہیدی یا تعارفی چیزیں یا باتیں : پیش انتظامات : پیش خیمہ : (خصوصاً) فال : شگون : علامت : آثار ۔

Preamble : (v) (۱) تمہیدی بیان دینا : تمہیدی جملے (یا اشعار) کہنا : بطور تمہید بیان کرنا : تمہید لکھنا : پیش لفظ لکھنا : پیش لفظ یا پیش گفتار کا التزام کرنا : دیباچہ یا مقدمہ لکھنا یا اس کا التزام کرنا ۔ (۲) تمہید ہونا : دیباچہ یا پیش لفظ ہونا : (آنے والی بات کی) تمہید یا تعارف ہونا : مقدمہ ہونا : پیش گفتار ہونا : پیش خیمہ ہونا : فال یا شگون ہونا : علامت ہونا : آثار ہونا ۔

Preambulation : (n) پیش گفتار : تمہید یا پیش لفظ لکھنا : تمہید کا التزام (تحریر یا تقریر میں) ۔

Preambulatory : (a) تمہیدی : تمہید جیسا : پیش لفظ یا پیش گفتار جیسا : ابتدائی : افتتاحی : دیباچے یا مقدمے کی نوعیت کا ۔

Prebend : (n) [Late L. 'Praebenda.'] (۱) بڑے گرجے یا کالج کے پادری (Canon) کا وظیفہ ۔ (۲) اراضی وغیرہ کا وہ حصہ جس کی آمدنی سے یہ وظیفہ دیا جاتا ہے : کلیسائی وقف یا جاگیر کے طور پر ایسی اراضی کا حق ملکیت یا اصول لگان داری ۔ (۳) یہ وظیفہ پانے والا پادری : بڑے گرجے یا کالج کا پادری جسے یہ وظیفہ ملتا ہو : کلیسائے انگلستان کا اعزازی پادری جو Prebendary کا لقب تو رکھتا ہے مگر وظیفہ نہیں پاتا ۔

Prebendal : (a) [med. L. 'praebendalis.'] Prebend یا Prebendary کا یا اس کے متعلق ۔

Prebendary : (n) وظیفہ یاب پادری : بڑے گرجے کا یا کالج کا پادری جسے Prebend ملتا ہو : کلیسائے انگلستان کا اعزازی پادری جو Prebendary کا لقب تو رکھتا ہو مگر وظیفہ نہیں پاتا ۔

Prebendary : (a) (توصیفاً یا بطور صفت) دیکھو Prebendal

Prebendary stall : (n) وظیفہ یاب پادری کی نشست ۔

Prebendaryship : (n) وظیفہ یاب پادری کا عہدہ یا جاگیر : وہ اراضی جس سے بڑے گرجے یا کالج کے پادری کو وظیفہ دیا جاتا ہے ۔

Precarious : (a) [L. 'precarius.'] (۱) دوسرے کی مرضی پر منحصر : غیر اختیاری : غیر یقینی : رعایتی ۔ (۲) محتاج ثبوت : فرضی : قیاسی : مشکوک : مشتبہ : مذبذب ۔ (۳) غیر معین : غیر مستقل : غیر مقررہ : حالات پر منحصر : غیر مستحکم ۔ (۴) پرخطر : خطرناک : جوکھم کا ۔

Precariously : (adv.) (۱) غیر اختیاری یا غیر یقینی طور پر : مشتبہ انداز میں : غیر معین یا غیر مستقل طور پر : پرخطر

انداز میں۔ (۲) مستقل طور پر روزی کمائے بغیر۔

Precariousness : (n) (۱) غیر اختیاریت ؛ غیر یقینی ؛ غیر معین ہونا ؛ غیر مستقل ہونا ؛ تذبذب ؛ اشتباہ۔ (۳) پرخطر ہونا۔

Precative : (a) [Late L. 'precatious.'] التماسی ؛ ملتمسانہ ؛ التجائی ؛ (صرف و نحو) تمنائی جس سے التجا یا التماس کا اظہار ہو ؛ جس سے کوئی خواہش ظاہر ہوتی ہے۔

Precatory : (a) [Late L. 'precatorius.'] (۱) (صرف و نحو) (لفظ محاورہ وغیرہ) التجائی ؛ التماسی ؛ تمنائی۔ (۲) (وصیت ناموں میں وہ الفاظ) (بمقابلہ ہدایت صریح) جن سے کسی خواہش یا امید کا اظہار کیا جائے ؛ التجا یا التماس ظاہر کرنے والا ؛ التجا یا التماس سے متعلق۔

Precatory trust : (n) (وصیت نامے میں) کسی بات کے ہونے یا کئے جانے کی التجا یا التماس کا اظہار کرنے والے الفاظ سے قائم ہونے والی امانت یا وقف۔

Precatory words : (n) کسی بات کے ہونے یا کئے جانے کی التجا یا التماس کا اظہار کرنے والے الفاظ جو کسی وصیت نامے میں ہوں ؛ وصیت ناموں کے وہ الفاظ (بہ مقابلہ ہدایت صریح) جن سے کسی خواہش یا امید کا اظہار کیا جائے۔

Precaution : (n) [Fr. 'precaution.'] احتیاط ؛ پیش بندی ؛ پیش بینی ؛ حفظ ما تقدم ؛ انجام بینی ؛ چوکسی ؛ تدارک۔

Precaution : (n) محتاط ؛ پیش بیں ؛ احتیاط برتنے والا ؛ پیش بینی و پیش بندی سے کام لینے والا ؛ پہلے سے چوکسی دکھانے والا ؛ چوکس ؛ حفظ ما تقدم کرنے والا۔

Precautional/Precautionary : (a) پیش بندی کا ؛ احتیاط کا ؛ تدارکی ؛ پیش بندی کا سا ؛ احتیاطی۔

Precava/ Praecava : (n) [f. Pre+ cava for 'Vena Cava'.] (تشریح) مقدم ورید اجوف ؛ دو رگیں جو گردوں سے ہو تی ہوئی دل تك جاتی ہیں۔

Precava / Praecaval : (a) (تشریح) مقدم ورید اجوف کا یا اس سے متعلق۔

Precaval /Praecaval : (n) (تشریح) مقدم ورید اجوف۔

Precaval vein : (n) (تشریح) مقدم ورید اجوف۔

Precede : (v) [L.'praecedere.'] (۱) مقدم ہونا ؛ برتر ہونا ؛ ترجیح رکھنا ؛ فائق ہونا ؛ رتبے میں اعلیٰ تر ہونا ؛ زیادہ اہمیت رکھنا۔ (۲) آگے یا پہلے آنا۔ (۳) آگے جانا یا چلنا۔ (۴) آگے یا پہلے ہونا ؛ پہلے واقع ہونا یا موجود ہونا۔ (۵) (کسی کام سے) پہلے کرنا یا عمل میں لانا۔

Precedence : (n) (۱) (بہ لحاظ وقت یا سلسلہ) تقدم ؛ پیش روی ؛ آگے یا پہلے ہونا یا آنا ؛ فضیلت۔ (۲) تفوق ؛ ترجیح ؛ مقدم ہونا ؛ سبقت ؛ تقدیم ؛ فوقیت۔ (۳) حق تقدم ؛ حق ترجیح ؛ صدر میں یا ممتاز جگہ بیٹھنے کا حق۔

Precedency : (n) دیکھو Precedence

Precedent : (n) [Fr. 'precedent.'] (۱) عمل در آمد ؛ رواج ؛ مثال سند ؛ نمونہ۔ (۲) (قانون) نظیر۔ (۳) نیا ؛ انوکھا ؛ بے مثل ؛ بے نظیر ؛ جس کے پہلے کوئی نظیر نہ ہو۔

Without precedent : (۱) جس کی پہلے کوئی نظیر نہ ہو ؛ نیا ؛ انوکھا۔ (۲) بے مثل ؛ بے نظیر۔

Precedent : (n) آگے یا پہلے آنا ؛ سند ہونا ؛ نظیر ہونا ؛ مثال قائم کرنا ؛ مقدم ہونا ؛ پیش رو ہونا ؛ سابق ہونا ؛ آگے آنا (اب صرف بطور Pa.pple مستعل ہے)۔

Condition precedent : شرط ما قبل ؛ کسی استحقاق کے حاصل ہونے کے لئے کسی امر کے وقوع کا ضروری ہونا۔

The precedent : جو کسی چیز یا واقعہ کے فوراً پہلے واقع ہو یا آئے ؛ پیش رو ؛ پیش خیمہ۔

Precedent : (a) (شاذ) (بہ لحاظ وقت، سلسہ، رتبہ) سابق ؛ فائق ؛ مقدم ؛ پیش رو ؛ اعلیٰ تر ؛ بالاتر ؛ اہم تر۔

Precedented : (a) مطابق عمل در آمد ؛ حسب سابق ؛ جس کی پہلے سے نظیر موجود ہو ؛ جو نظیر رکھتا ہو۔

Precedently : (adv.) سابقاً ؛ مقدم طور پر۔

Preceding : (a) (وقت، سلسلہ یا حرکت میں) جو آگے آتا ہو ؛ اول ؛ مقدم ؛ پہلا ؛ آگے آنے والا ؛ (خصوصاً نجم میں) (وہ ستارہ یا سیارہ) جو دوسرے سے آگے یعنی مغرب میں ہو اور اس طرح اس کے آگے آگے چلتا ہو۔

Precent : (v) [Back formation from next.] (گرجے کے مناجات خانوں کی جماعت کا) ہادی ہونا (مناجات خوانی میں) راگ اٹھانا۔

Precentor : (n) [L. 'praecentor .'] مناجات خوانوں کا ہادی ؛ راگ اٹھانے والا ؛ عبادت گزاروں یا بھجن منڈلی کے گانے کا ہادی۔

Precentorship : (n) مناجات خوانوں کے ہادی کا عہدہ یا منصب۔

Precentrix : (n) مناجات خوانوں کی ہادی عورت؛ راگ اٹھانے والی : Precentor کی تانیث۔

Precept : (n) [L. 'praeceptum.'] (۱) فرمان : حکم : امر : قول مقولہ امریہ۔ (۲) پند : نصیحت : وعظ : خطابیہ: مقررات۔ (۳)فرمانِ الٰہی : (دینیات) فریضہ : فرض دینی : مسئلہ۔ (۴)تحریری حکم : حکم نامہ : قاعدہ : قانون : نظام نامہ۔ (۵) (انتخاب کے وقت ضروری انتظامات کے لئے) حکم نامہ یا ہدایت نامہ۔ (۶) مقامی محصولات کی وصولی یا ادائی کا حکم نامہ۔

Preceptee : (n) عملی پیشہ ورانہ تجربہ یا تربیت حاصل کرنے کی غرض سے کسی استاد یا آموزگار کے زیر نگرانی مطالعہ یا کام کرنے والا۔

Preception : (n) (یونانی قانون) (بٹوارے سے پہلے کسی میراث کا کوئی حصہ) پیشگی پانے یا وصول کرنے کا حق۔

Preceptive : (a) [L.'praeceptivus.'] واعظانہ : ناصحانہ؛ ہادیانہ : تحکمانہ : ہدایتی : معلمانہ: سبق آموز : حکمی؛ امری۔

Preceptor : (n) [L. 'praceptor.'] (۱)معلم :استاد : مدرس :آموز گار : اتالیق : پیر : مرشد : مربی۔ (۲)Knight Templars کی جماعت کا سردار یا سربراہ۔

Preceptorial : (a) معلمانہ : آموز گار رانہ : معلم یا استاد کا یا اس سے سے متعلق : (تعلیم) اتالیقی۔

Preceptorship : (n) معلم یا معلم کا عہدہ : معلمیت۔

Preceptory : (n) [med. L. 'praeceptoria.'] (۱)Knight & Templars کی ایک ذیلی جماعت یا فرقہ۔ (۲) اس جماعت کی جائداد یا عمارت۔

Preceptress : (n) معلمہ : استانی : آتو: (آتون)۔

Precepts of Noah : (n) احکام نوحؑ : قلمود کی روایت کے بموجب حضرت نوحؑ کے ہفت احکام جو انہوں نے اپنے بیٹوں کو دیئے تھے۔ (۱)اپنے بڑوں اور سرداروں کی فرماں برداری کرنا۔ (۲) بت پرستی سے نفرت کرنا۔ (۳)جھوٹی گواہی اور کفر سے پرہیز کرنا۔ (۴)خوں ریزی سے ڈرنا۔ (۵) چوری نہ کرنا۔ (۶) لواطت اور غیرفطری افعال سے پرہیز کرنا۔ (۷) زندہ جانوروں کے اعضا کو نہ کھانا۔

Preces : (n) [L.p1. of 'prex, prec-.'] کلیسائی عبادت کی مختصر دعا یا مناجات جسے کشیش اور حاضرین باری باری پڑھتے ہیں۔

Precess : (v) [Back formation f. 'Precession.'] آگے آگے چلنا : پیش رو ہونا : پیش قدمی کرنا : سبقت کرنا۔

Precession : (n) [f. L. 'pracedere.'] (۱) تقدیم : پیش روی : پیش قدمی : سبقت : تقدم۔ (۲) (صوتیات) لفظ یا آواز جس کا مخرج منہ کا اگلا حصہ ہو۔ (۳) (علم النجوم) تقدیم اعتدال : دیکھو Precession of the equinoxes : (میکانیات) انحراف مسیر۔

Lunisolar precession : (علم النجوم) تقدیم اعتدال کا وہ حصہ جو زمین پر چاند اور سورج دونوں کی مشترکہ کشمکش سے پیدا ہوتا ہے۔

Precession of the equinoxes : (n) (علم النجوم) تقدیم اعتدالین : استقبال اعتدالین : استقبال اعتدال : استقبال معدلین : حرکت رجعیۂ اعتدالین : حرکت تقدیمیۂ اعتدالین۔

Precessional : (a) (علم النجوم) سبقتی : تقدیمی؛ ایسے محور والا جس سے انحراف مسیر پیدا ہو : تقدیم اعتدال یا استقبالی اعتدال کا یا اس سے متعلق۔

Prechordal : (a) (حیوانیات) پیش جعلی۔

Precibal : (a) [PRE-+LL.'cibalis.'] کھانے سے قبل واقع ہونے والا : کھانے سے قبل : پیش از طعام : قبل از طعام : پیش طعامی۔

Precieuse : (n) [Fr. fem . of . precieux.'] پرتصنع زبان و مذاق والی عورت۔

Precieuse : (a) [as. 'Prec.'] سترھویں صدی کے پرتصنع فرانسیسی ادیبوں کے طرز سے متاثر : پرتصنع یا پر متکف زبان و مذاق والا یا والی۔

Precieux : (n) [Fr.] پرتصنع زبان و مذاق والا مرد۔

Precinot : (n) [med. L.'praecinotum.'] (۱) حد(جنگلات)(حدود): احاطہ : جگہ جو چہار دیواری یا کسی اور چیز سے محصور ہو : (خصوصاً) کسی مقدس مقام کی متعلقہ محوطہ جگہ۔ (۲) (جمع) مضافات؛ نواح : سواد: گردوپیش کے مقامات؛ قرب و جوار۔ (۳) احاطہ کرنے والی لکیر یا سطح : مسدود یا محدود کرنے والی لکیر : حد : چوحدی : محیط (نیز مجازاً)۔ (۴)حکومت کے نظم و ضبط یا نمائندگی کا حلقہ یاضلع (خصوصاً امریکا میں) انتخابات یا پولیس کے نظم و ضبط کے

لئے کسی کاؤنٹی (محال، ضلع) یا وارڈ کا کوئی سب ڈویژن: انتخابی حلقہ۔ (۵) کسی شہر کا وہ حلقہ یا ضلع جہاں ٹریفک (سواری گاڑیوں کی آمدورفت) کی ممانعت ہو تاکہ پیدل چلنے والوں کو خرید و فروخت میں دشواری نہ ہو۔

**Precinct captain /-leader : (n)** کسی انتخابی حلقے کا پارٹی لیڈر۔

**Precincts : (n)** حدود : قرب وجوار۔

**Preciosity : (n) [L. 'pretiositas.']** (زبان، اطوار، صناعی وغیرہ میں) تصنع آمیز نفاست پسندی : نازک مذاقی : شستگی و شائستگی۔

**Precious : (a) [L. 'Pretiosus'.]** (۱) قیمتی : بیش بہا: گراں قیمت : گراں قدر۔ (۲) عزیز : پیارا۔ (۳) (زبان، اطوار، صناعی وغیرہ میں) پرتصنع : بناوٹی: دکھاوے کا حد سے زیادہ شستہ و شائستہ : تصنع آمیز شستہ و رفتہ : حد سے زیادہ نازک مذاق یا نفاست پسند (ذم کا پہلو)۔ (۴) پورا : مکمل : سراسر۔ (۵) (روز مرہ) پرلے درجے کا : چھٹا ہوا : ایک ہی : انتہائی : بے حد۔

**Precious stone : (n)** قیمتی پتھر: جواہر: گوہر : سنگہائے گراں بہا۔

**Precipice : (n) [L. 'praecipitium.]** (۱) ڈانگ : کھڑی چٹان پہاڑ وغیرہ کا آگے کو نکلا ہوا عمودی حصہ۔ (۲) (مجازاً) خطرناک صورت حال۔

**Precipiced : (a)** ڈانگ دار : کھڑی چٹان والا : کھڑی چٹانوں سے بنا ہوا۔

**Precipitability : (n) [f. next.]** صلاحیت ترسیب۔

**Precipitable : (a) [f. Precipitate (v)+- able.]** قابل ترسیب : قابل رسوب : تہ نشیں شدنی : قابل تعلیق : قابل تہ نشینی۔

**Precipitance/Precipitancy : (n) [f.next.]** (۱) عجلت: تیزی :شتابی: ہڑ بڑی۔ (۲) جلد بازی : تعجیل : ناعاقبت اندیشی: اوتاؤلا پن۔

**Precipitant : (a) [Fr. pr. PPle. of , precipiter.']** اب اس کی جگہ Precipitate مستعمل ہے۔

**Precipitant : (n)** (کیمیا) مرسب : رسوب : تہ نشینی مادہ : تہ نشیں کرنے والا مادہ : راسب۔

**Precipitantly : (adv.)** (۱) سر کے بل۔ (۲) جلد بازانہ : ناعاقبت اندیشانہ :بے سوچے سمجھے : عاجلانہ : شتابی سے : ناگہاں۔

**Precipitate : (n) [mod L. 'praecipitatum.']** (۱) (کیمیا) رسوب: مرسوب : تلچھٹ : کسی محلول سے الگ کیا ہوا تہ نشیں مادہ : حرارت وغیرہ کے ذریعہ کسی محلول سے الگ کیا ہوا ٹھوس مادہ جو پہلے سیال میں مل کر حل ہوچکا تھا۔ (۲) (قدیم کیمیا و اصول دوا سازی) ترسیب سے حاصل شدہ پارے کی بعض صورتیں۔ (۳) (طبیعیات) بخار یا بھاپ کو ٹھنڈا کرکے حاصل کی ہوئی نمی یا رطوبت جو قطرے کی شکل میں جمع ہو : تکثیف بخار (مثلاً قطرۂ باراں، شبنم وغیرہ)۔

**Fusible white precipitate :** مرکیوری امونیم کلورائیڈ: پارے کا امونیم کلورائیڈ ($Hg_6\ N_2Cl_2$)۔

**Infusible white precipitate :** ڈائی مرکیور امونیم کلورائیڈ: پارے کا دو گرفتہ امونیم کلورائیڈ ($Hg_2\ H_2N_2Cl_2$)۔

**Red precipitate:** مرکیورک آکسائیڈ: مرکری (پارے) کا سرخ اکسائیڈ (Hg O) : پارے اور آکسیجن کا مرکب۔

**White precipitate :** دیکھو Fusible/-Infusible white precipitate

**Precipitate : (a) [L. 'praecipitatus.']** (۱) جو سر کے بل نیچے آئے: عموداً نیچے آنے والا: سر کے بل : سخت عاجلانہ : نہایت تیز : ناگہانی۔ (۲) اندھا دھند : جلد باز : جلد بازانہ : بے تامل : عاجلانہ : سرنگوں : معجل : بے سوچے سمجھے کا : ناعاقبت اندیش : اوتاؤلا۔ (۳) (موسمیات) بارندہ۔ (۴) (طب) تند: تیز : مہلک۔

**Precipitate : (v) [Pa. PPle. Stem of L. 'praecipitare.']** (۱) سر کے بل گرانا : ڈالنا : پھینکنا۔ (۲) گرانا : ڈالنا : پھینکنا (خصوصاً بلند مقام سے)۔ (۳) (کسی شخص کو کسی خاص حالت میں) ڈالنا۔ (۴) تعجیلاً وقوع میں لانا: شتابی سے قبل از وقت وقوع میں لانا : ناگہانی وقوع میں لانا۔ (۵) (کیمیا) (کسی محلول کے اجزا کو) رسوب کی شکل میں لانا: ترسیب کرنا : تلچھٹ نکالنا۔ (۶) بخار کو قطروں کی شکل میں لانا : بخار کو کثیف بنانا : بخار کی تقطیر یا تکثیف کرنا۔ (۷) نہایت عجلت سے یا بہت تیزی سے چلنا گزرنا : عمل کرنا یا آگے بڑھنا۔ (۸) شتابی دکھانا: جلد بازی سے کام لینا۔ (۹) مرسوب ہونا : تلچھٹ بننا۔

**Precipitate per se (n)** مرکیورک آکسائیڈ یا پارے کا سرخ آکسائیڈ (Hgo) : پارے اور آکسیجن کا مرکب۔

Precipitated : (a) (کیمیا) ترسیب شدہ۔

Precipitately : (adv.) (۱) سر کے بل۔ (۲) اندھا دھند: جلد بازانہ: نا عاقبت اندیشانہ : بے سوچے سمجھے : عاجلانہ : شتابی سے : ناگہاں۔

Precipitateness : (n) دیکھو Precipitance

Precipitating causes : (n) (طب) اسباب معجلہ۔

Precipitation : (n) [Fr. 'precipitation.'] (۱) سر کے بل گرنایا گرانا : ڈالنا : ڈالا جانا: جو چیز ڈالی یا گرائی گئی ہو۔ (۲) بے سوچے سمجھے کا کام : عاجلانہ کام : عجلت : سرعت : شتابی : جلدی : ہڑبڑی: غیرضروری عجلت یا جلد بازی۔ (۳) (کیمیا) ترسیب : تہ نشینی : رسوب : مرسوب : تہ نشین مادہ۔ (۴) (موسمیات) تکثیف بخار : بارندگی : برسنا (پانی، اولے وغیرہ کا) (نیز) قطرۂ باراں : شبنم یا برف جو تکثیف بخار کے ذریعہ حاصل ہو۔ (۵) مادیت۔ (۶)تعجیل : تیزی : تندی : اسراع۔ (۷) (مجازاً خصوصاً روحانیات میں) تجسیم : مجسم ہوکر ظہور میں آنا: ظہور۔

Precipitator : (n) (۱) گرانے پھینکنے یا ڈالنے والا۔(۲)جلد باز : تیزی دکھانے یا تیز کرنے والا : مسرع۔ (۳) (کیمیا، طبیعیات) مرسب : رسوب ساز: راسب: تہ نشین کرنے والا : تہ نشین مادہ : مرسوب۔ (۴) آلۂ ترسیب : (خاص کر) گندے یا کھارے پانی کو صاف کرنے والا حوض یا تالاب۔

Precipitin : (n) [irreg. f. Precipit (ate)+ in.] (حیاتیات، کیمیا) مادۂ ترسیب : کسی محلول کے اجزاء کو الگ کرنے والا مادہ : تہ نشین کرنے والا مادہ : پریسپیٹین۔

Precipitous : (a) [SP., It, Pg. 'precipitoso.'] (۱) کڑاڑے یا کھڑی چٹان کا یا اس کے جیسا : کھڑا۔ (۲) (شاذ) جلد باز یا جلد بازی کا : عاجلانہ : شتابی : ناگہانی : بے تامل : بے سمجھے بوجھے کا۔

Precipitous cliff : (n) (ارضیات) کھڑی چٹان : کڑاڑا: نضنف۔

Precipitous slope : (n) (ارضیات) کھڑی ڈھلان۔

Precipitously : (adv.) (۱)عموداً : کھڑا ہی کھڑا۔ (۲) بالکل نیچے۔ (۳) (شاذ) تیزی سے: شتابی سے : تعجیلاً : بے سوچے سمجھے۔

Precipitousness : (n) عمودیت : کھڑا ہونا۔

Precis : (n) [Fr.] خلاصہ : تلخیص : اختصار : (نیز توصیفاً)۔

Precis : (v) خلاصہ کرنا یا لکھنا : تلخیص کرنا : مختصر اور جامع طور پر بیان کرنا۔

Precise : (a) [Fr. 'precis,-ise.'] (۱)ٹھیک ٹھیک: صحیح: بے کم و کاست۔ پورا : مکمل (بخلاف تقریباً)۔ (۲) (شخص وغیرہ) باضابطہ : باقاعدہ : پابند آداب و آئین: چھوٹی چھوٹی باتوں کی بھی صحت چاہنے والا : صحت پسند: تحقیق پسند۔ (۳) (اخلاق، طرزعمل وغیرہ) رسم و رواج یا آئین و آداب کے عین مطابق : (تقریر، گفتگو) بالکل واضح : صاف۔ (۴) متشرع : سخت پابند شرع: مذہبی پابندی کی سختی سے پابندی کرنے والا: نہایت محتاط : پیورٹن فرقے جیسا۔ (۵) صحت و درستگی میں دوسروں سے ممتاز و ممیز۔

The precise : بالکل وہی: ٹھیک وہی: ایک دم وہی:بس وہی : ہو بہو۔

The precise moment : ٹھیک وہی وقت : عین وہی لمحہ۔

Precise : (v) [Fr.'preciser'.] درست بنانا : ٹھیک ٹھیک بیان کرنا : صحیح و مکمل تعریف کرنا : جامعیت بخشنا: جامع اور کامل بنانا : مختص کرنا: تخصیص کرنا : صراحت کرنا : نام بنام بیان کرنا۔

Precise levelling : (n) (مساحت) ٹھیک تسطیح۔

Precisely : (adv.) (۱) ٹھیک طرح : صحیح اور صاف طور پر: بے کم و کاست : بعینہٗ : بجنسہٗ : ہوبہو۔ (۲)جی ہاں ایسا ہی : بالکل ٹھیک۔

Preciseness : (n) ٹھیک ٹھیک ہونا : بے کم و کاست ہونا : صحت: درستگی : جامعیت : باقاعدگی : باضابطگی : اکملیت۔

Precisian : (n) [f. Precise (a) +-ian.] (قاعدہ، رسم و رواج کا) سخت پابند شخص : ضابطہ پرست : (خصوصاً) سخت پابند شرع Puritau کا مترادف۔

Precisianism : (n) (رسوم، قاعدہ، شرع وغیرہ کی) سخت پابندی: ضابطہ پرستی : (دینیات) پابندیٔ شرع۔

Precisianist : (n) Precisionist کی غلط صورت جو کبھی کبھی استعمال میں آتی ہے۔

Precision : (n) [Fr. 'precision.'] (۱) ٹھیک یا درست ہونا : صحت: درستگی : اجمال : جامعیت: باقاعدگی : اکملیت : وضاحت: واضح، معین یا ممیز ہونا۔ (۲) (طبیعیات وغیرہ)

دقیق پیمائش ۔ (۳) (توصیفاً) درست کام یا عمل کے لئے بنایا ہوا یا اس سے متعلق مثلاً , Precision bombing machine, tool وغیرہ ۔

Arm of precision : بندوق؛ توپ وغیرہ جس میں ایسی مکھی یا دوسرے پرزے وغیرہ موجود ہوں جن سے نشانہ ٹھیک بیٹھتا ہو ۔

Precision instruments : (n) (طبیعیات وغیرہ) دقیق آلات ۔

Precisionist : (n) (زبان، آداب ، اطوار وغیرہ کی موزونی و صحت کا) حد سے زیادہ خیال رکھنے والا : ضابطہ پرست : سخت پابند ضابطہ : خالص زبان استعمال کرنے والا؛ سخت پابند شرع ۔

Precisive : (a) (۱) (شاذ) قاطع : جدا کنندہ : مشخص کنندہ؛ تفکیک کنندہ : (کسی شخص یا چیز کو ایک دوسرے سے) الگ کرنے والا ۔ (۲) دقیق : صحیح ۔

Preclude : (v) [L. 'praecludere,'] (۱) (غیر مادی اشیا کے لئے) خارج کرنا : باہر کرنا : باز رکھنا : پہلے سے روکنا؛ مانع ہونا؛ محروم کرنا : ناممکن کردینا : مسدود کردینا؛ وضع کرنا : دور کرنا ۔ (۲) کسی عمل، حرکت یا کام میں). مزاحم ہونا : مزاحمت کرنا : مانع ہونا ۔ (۳)(کسی ایسے معاملے کو جس میں بحث و مباحثہ کی گنجائش ہو) پہلے ہی طے کرکے ختم کردینا : پہلے ہی طے کردینا ۔

Preclusion : (n) (شاذ) ممانعت؛ مزاحمت : انسداد؛ دفعیہ : پہلے ہی روک دینا ۔

Preclusive : (a) مانع : دافع : روکنے والا : خارج کرنے والا (پودا وغیرہ)-

Preclusively : (adv.) مانع ہوکر : مزاحم ہوکر : انسدادی طور پر۔

Precocious : (a) [f. L. 'praecox.'] (۱) (پودا وغیرہ) قبل از وقت پھولنے پھلنے والا : پیش رس : (نباتیات) زودرس : بے موسم ۔ (۲) (انسان کی کوئی دماغی یا جسمانی قوت) قبل از وقت نشو ونما یافتہ : قبل از وقت : معجل ۔ (۳) (کوئی چیز یا شخص) قبل از وقت نشوو نما یافتہ؛ مبادر : زود بالغ ۔ (۳) (افعال وغیرہ) جو قبل از وقت نشو و نما ظاہر کریں؛ جس سے قبل از وقت پختگی یا زود رسی ظاہر ہو : زود رسی کا یا اس سے متعلق۔

Precociously : (adv.) قبل از وقت : بہت قبل : زود رسی سے : پیش رسی یا زود پختگی سے : قبل از وقت نشوونما پاکر۔

Precociousness : (n) : زود رسی : پیش رسی : زود بلوغ : پیش پختگی : قبل مدت : قبل از وقت نشو ونما۔

Precocity : (n) [Fr. 'precocite.'] (۱) (پودوں کا) قبل از وقت پھول پھل دینا یا پکنا : (نباتیات) زود رسی : پیش پختگی : پیش رسی ۔ (۲) (حیوانیات، عضویات) زود بلوغ : قبل از وقت نشو ونما ، (طب) قبل از وقت ولادت : قبل از وقت نشوونما یافتہ بچہ : قبل از وقت ذہنی صلاحیت کی نشو ونما : زود فطانت ۔ (۳) مرغیوں کا وقت سے پہلے انڈے دینا۔

Precognition : (n) [Late L. 'praecognitio.'] (۱) علم جو پہلے سے ہو: سابق علم : پیش ادراک؛ وقوف ما قبل (نفسیات) پیش بینی : علم پیش ۔ (۲) (اسکاتستانی قانون) یہ جانچنے کے لئے گواہ کا ابتدائی اظہار کہ آیا مقدمہ چلنے کے قابل ھے یا نہیں ۔

Precognitive : (a) جس سے کسی بات کا پہلے ہی علم ہوجائے : پیش ادراک بخشنے والا ۔

Precognize : (v) پہلے سے جاننا یا پہچاننا : پہلے سے واقف ہونا: پہلے سے علم رکھنا۔

Precognosce : (v) [f .Pre-+cognosce.] (اسکاتستانی قانون) (گواہوں کا) ابتدائی اظہار لینا (یہ جانچنے کے لئے کہ مقدمہ چلنے کے قابل ھے یا نہیں)۔

Precombustion chamber : (n) (انجینئرنگ) قبل احتراق خانہ ۔

Precombustion engine : (n) قبل احتراق انجن ۔

Precomissure : (n) دماغ کا اگلا جوڑ : دماغ کی اگلی گھائی ۔

Precompose : (v) پہلے سے بنانا یا ترکیب دینا : پہلے سے ترتیب دینا : تصنیف یا تالیف کرنا ۔

Preconceive : (v) پہلے سے سوچنا ، جاننا یا سمجھنا : پہلے ہی ادراک کرلینا : پہلے سے خیال باندھنا : (کسی واقع کا) پہلے سے قیاس کرلینا : پیش بینی کرنا : پیش ادراکی کرنا : پیش اندیشی کرنا : وہم میں لانا ۔

Preconceived : (a) پہلے سے سوچا ہوا : پہلے سے ادراک کیا ہوا : پہلے سے جانا بوجھا ہوا : پہلے سے قیاس کیا ہوا : موہوم قیاسی ۔

Preconceived notion : (n) (نفسیات) وہم : (جنگلات) اوہام ۔

Preconcept : (n) بنیادی خیال : ابتدائی خیال ۔

Preconception : (n) : رائے : خیال ، فیصلہ جو پہلے سے قائم کرلیا جائے : تعصب : طرف داری : صحیح عل ہونے سے پہلے قائم کیا ہوا خیال یا رائے : ظن : گمان : توقع : پیش بینی : (نفسیات) قبل تصور : تعصب : وہم ۔

Preconcert : (v) پہلے سے طے کرنا: پہلے سے تدبیر نکالنا: پہلے ہی صلاح کرنا یا مصلحت سوچنا : پہلے سے تدبیر کرنا یا آپس کے صلاح و مشورہ سے طے کرنا ۔

Preconcertedly : (adv.) پہلے ہی طے کرکے :پہلے ہی سے تدبیر سوچ کر ۔

Preconcertedness : (n) پہلے سے طے شدہ ہونا : پہلے ہی سے تدبیر کیا ہوا ہونا ۔

Preconization : (n) [med. L. 'praeconizatio.'] (۱) اعلان عام۔ (۲) (پاپائے اعظم کا کارڈ ینالوں کے سامنے) تقرر اسقف کا اعلان ۔

Preconize/Praeconize : (v) [med. L. 'praeconizare.'] (۱) عام اعلان کرنا : اعلان کرنا: علانیہ مشتہر کرنا۔ (۲) علانیہ تعریف کرنا ۔ (۳) نام لے کر طلب کرنا۔ (۴) (پاپائے اعظم کا) تقرر اسقف کی علانیہ منظوری دینا ۔

Predacious/Predeceous : (a) [L 'praeda+acious] (۱) (جانور) شکار خوار : شکار پر گزران کرنے والا: شکاری ۔ (۲) شکار خوار جانوروں کا یا ان سے متعلق۔

Predaciousness : (n) شکارانہ جبلت : شکار خوری : شکار پر گزران کرنے کی خاصیت ۔

Predacity : (n) شکارانہ جبلت : شکاری خوری : شکار پر گزران کرنے کی خاصیت ۔

Predatorily : (adv.) از راہ رہزنی و غارت گری : سفاکانہ۔

Predatoriness : (n) رہزنی : غارت گری : لوٹ مار: سفاکی :لٹیرا پن : شکار خوری ۔

Predatory : (a) [L. 'praedatorius.'] (۱) غارت گر: غارت گری و سفاکی کا عادی : لٹیرا : لوٹ مار، رہزنی و غارت گری کا عادی : (سماجیات) ڈاکو۔ (۲) رہزنی : لوٹ مار یا غارت گری کا، اس سے متعلق، اس پر مشتمل یا اس جیسا: تاراجی ۔ (۳) شکاری : شکار خور: گوشت خور: شکار پر گزران کرنے والا ۔

Predatory cultivation : (n) (معاشیات) تاراجی کاشت ۔

Predecease : (v) (کسی شخص یا کسی واقع سے) پہلے مرنا۔

Predecease : (n) اس طرح کی موت : کسی شخص سے پہلے کی موت۔

Predecessor : (n) [Late L. 'praedecessor.'] (۱) سابق یا پیش رو عہدہ دار : پیش رو ۔ (۲) کوئی چیز جس کی بجائے کوئی دوسری چیز اسی استعمال کے لئے لائی گئی ہو ۔ (۳) (بشریات) مورث : جد۔

Predecessors : (n) (بشریات) آبا و اجداد ۔

Predella : (n) [It. 'prdella.'] (۱) قربان گاہ کی کرسی ۔ (۲) اس کرسی کے عمودی رخ پر کے نقش و نگار۔ (۳) قربان گاہ کی پشت کی اٹھی ہوئی الماری۔ (۴) اس الماری پر کی نقاشی یا کندہ کاری ۔ (۵) توصیفاً ۔

Predentate : (a) (بعض فیل ماہیان) جن کے صرف اوپری جبڑے کے اگلے حصے میں دانت ہوں ۔

Predestinarian : (n) جبری : مسئلۂ جبر کا قائل : قائل تقدیر : قدری (شخص) ۔

Predestinarian : (a) تقدیری ، تقدیر کا یا اس سے متعلق : نظریۂ تقدیر یا مسئلہ جبر کا قائل : قابل تقدیر : جبری : قدری۔

Predestinarianism : (n) جبریوں یا قدریوں کا عقیدہ : عقیدۂ قدریہ۔

Predeterminism : (n) یہ نظریہ کہ فرد کا ارتقا توارث کے ذریعہ پیش معین ہوتا ھے ۔

Predial / Praedial : (a) [f. L. 'praedium'.] (۱) اراضی کا یا اس سے متعلق : زراعتی : کاشتکاری کا یا اس سے متعلق : ارضی: زمینی : کشتی۔ (۲) دیہات کا : دیہی۔ (۳) اراضیات یا کھیت سے منسلک: کھیت میں کام کرنے والا رعیت کی حیثیت سے کام کرنے والا : زرعی (غلام) ۔

Predial : (n) زرعی غلام : وہ غلام جس سے زراعت کا کام لیاجاتا ھے ۔

Predial slave : (n) دیکھو Predial

Predial tithe : (n) عشر: دہ یکی : کھیت کی پیداوار کا دسواں حصہ (جو کلیسا کے لئے وصول کیا جاتا ھے)۔

Predicability : (n) [f.next.] محمولیت : محکومیت : خبریت: مسندیت۔

Predicable : (a) [med. L. 'praedicabilis'.] ممکن الاثبات : قابل استناد : مسندی : خبری : قابل اثبات ۔

Predicable : (n) [med. L. 'praedicabile.'] محکوم : محمول: مسند: خبر : (خصوصاً جمع میں) محکومات: ارسطو کے

محمولات کی وہ قسمیں جو موضوعات کے تابع ہیں (مثلاً نوع، جنس، تعریف، عوارض، خواص وغیرہ)۔

The predicables : (منطق) محمولات ارسطو ۔

Predicament : (n) [Late L. 'praedicamentum'.] (۱) مسند ؛محمول: محکوم ۔ (۲) (جمع) ارسطو کے مقولات عشرہ ؛ مقولہ ۔ (۳) وہ طبقہ، درجہ یا قسم جس کے بارے میں کوئی بات کہی گئی ہو یا کوئی بیان دیا گیا ہو ۔ (۴) حالت، نوعیت ؛ صورت حال (خصوصاً ناگوار، مشکل، بے ڈھب ، خطرناک یا تکلیف دہ صورت حال) ؛ موقع ؛ وضع ۔

The ten Predicaments : (منطق) مقولات عشرہ ؛ دہ مقولات ارسطو ۔

Predicamental : (a) (۱) مسندی ؛ محکومی ؛ محمولی ۔ (۲) ارسطو کے مقولات عشرہ کا۔ (۳) (ناگوار، خطرناک یا مشکل) صورت حال سے متعلق، موقع کا؛ حالتی ؛ وضعی ؛ نامساعد صورت حال سے متعلق۔

**Predicamentally** : (adv.) مسند یا محمولی طور پر ؛ محکوم کے طورپر ارسطو کے مقولات عشرہ کے مطابق ؛ ناگوار، مشکل یا خطرناک صورت حال میں ۔

Predicant : (a) [L. 'praedicans.'] (خصوصاً ڈومینیکی راہب پر اطلاق ہوتا ہے) واعظ ؛ وعظ گو؛ وعظ گوئی کارسیا؛ مشائق وعظ گوئی یا شائق تقریر ۔

Predicant : (n) ڈچ پروٹسٹنٹ کلیسا کا پادری (خصوصاً جنوبی افریقہ میں)۔

Predicate : (n) [Late L. 'praedicatum.'] (۱) (منطق) محمول ؛ محکوم بہٖ ؛ مسند ۔ (۲) (صرف و نحو) مسند ؛ خبر ؛ وصف ؛ صفت ۔

Predicate : (v) [f. L. 'praedicare'.] (۱) (کسی چیز کی صحت یاوجود کا) اثبات کرنا ؛ ادعا کرنا ؛ بہ وثوق کہنا ؛ بیان دینا ۔ (۲) (منطق) کسی قضیئے کے موضوع کے متعلق کسی چیز کا اثبات کرنا ۔ (۳) (کسی چیز کی) صفت، خاصیت یا وصف کے طورپر کسی بات کا اثبات کرنا ۔ (۴) دی ہوئی بنیادوں پر (کسی بیان وغیرہ کی) توثیق یا اثبات کرنا ؛ کسی بنیاد یا جدول پر کسی بحث یا قضیئے کا حل تلاش کرنا؛ بیان کردہ امور یا موجودہ حالات پر (کسی چیز کی) بنیاد رکھنا (امریکا)۔ (۵) (غلط طور پر) دیکھو Predict ۔

Predication : (n) [L. 'praedicatio.'] (۱) اثبات ۔ (۲) جس بات یا چیز کا اثبات کیا جائے۔ (۳) (منطق) محمول؛ محکوم بہٖ؛ مسند ۔ (۴)(متروک) وعظ ۔

Predicative : (a) [L. 'praedicativus'.] (۱) اثباتی؛ اثبات کرنے والا ۔ (۲) (صرف و نحو، اسماء و صفات) جو مسند (یا خبر) ہو یا اس کا کوئی جزو ہو ۔

Predicatively : (adv.) مسند یا اس کے جزو کے طور پر؛ اثباتی طورپر۔

Predicator : (n) (۱) (شاذ) واعظ؛ وعظ گو راہب ۔ (۲) دعویٰ کرنے والا ؛ وثوق کے ساتھ کرنے والا ؛ اثبات یا نفی کرنے والا۔

Predicatory : (a) وعظ کا؛ پندونصیحت سے متعلق ؛ واعظانہ؛ ناصحانہ؛ جس کو وعظ کہنے کا شوق ہو؛ نصیحت فروش ۔

Predict : (v) [L. 'praedicere'.] (۱) پیش گوئی کرنا ؛ پیشین گوئی کرنا ؛ پیش خبری کرنا ؛ (آنے والے واقعات کو) پہلے سے بتادینا ۔ (۲) بہ حیثیت پیغمبر کہنا ؛ الہام بیانی کرنا؛ وحی کی بنا پر کہنا ؛ آئندہ کا حال بتانا۔

Predictability : (n) پیشین گوئی کئے جانے کی قابلیت ؛ کسی چیز وغیرہ کا ایسا ہونا کہ جس کی بنا پر اس چیز کے متعلق پیش گوئی یا شگون کیا جائے ۔

Predictable : (a) جس کی پیش گوئی کی جاسکے؛ جس کی پیشین گوئی ممکن ہو ؛ لائق پیشین گوئی ۔

Predicted firing : (n) مشاہدات پر مبنی پیشین گوئیوں یا پیش خبریوں کے مطابق کسی ایسے نقطے پر فائر کرنا کہ متحرک نشانہ (ٹارگٹ) فائر کرنے کے وقت اس نقطے پر پہنچ جائے گا۔

Predicter : (n) (۱) پیش خبری کرنے والا ؛ پیش گو ؛ پیش گوئی کرنے والا ۔ (۲) دیکھو Predictor ۔

Prediction : (n) [L. 'praedictio'.] پیش رائے ؛ پیش گوئی؛ پیش خبری ؛ پیشین گوئی ؛ آنے والے واقعات کو پہلے سے بتادینا؛ الہام گوئی ؛ الہام بیانی ؛ پیغمبری ؛ نبوت؛ پیش بینی ؛ پیش گوئی بر بنائے وحی ۔

Predictive : (a) پیش خبرانہ ؛ پیش گویانہ ؛ جو آنے والے واقعات کی پہلے سے خبر دے ؛ پیش خبری کی صفت کا حامل ۔

Predictively : (adv.) از راہ پیشین گوئی ؛ پیش گوئی کے طورپر؛ پیش گوئی کرتے ہوئے ؛ پیش گویانہ ۔

Predictiveness : (n) پیشین گوئی؛ پیش خبری ؛ پیش خبری کی صفت؛ وہ حالت یا صفت جس سے آنے والے واقعات کی پیش

ہونا؛ (کسی پر) حکومت رکھنا؛ قوی یا خاص عنصر ہونا : غالب عنصر ہونا۔ (۲) کثرت : زیادتی : شیوع: غلبہ۔ (۳) (علم النجوم) انسانی معاملات پر ستاروں یا سیاروں کے اثرات یا (علم نجوم کی رو سے) ان کی قوت۔

Predominant : (a) [med. L. 'praedominaut'.] (۱) فائق: غالب:مؤثر: قوی : مسلط : بالا دست: برتر؛ دوسروں پر غلبہ، تفوق، قوت یا اثر رکھنے والا : دوسروں پر چھایا ہوا : بالاتر۔ (۲) زیادہ کثرت میں : زیادہ افراط میں؛ بہت زیادہ : عام : رائج : شائع (ہر طرف) پھیلا ہوا یا چھایا ہوا۔ (۳) (مجازاً) رتبے میں بڑھ کر : اعلیٰ: بلند مرتبہ : بلند رتبہ۔

Predominant : (n) دوسروں پر فوقیت ، غلبہ ، اثر، قوت، بالادستی رکھنے والا شخص : اثر، قوت یا اقتدار: غالب صفت؛ غلبہ رکھنے والی صفت یا خاصیت۔

Predominant partner : (n) لارڈ روسبری نے انگلستان کو (بمقابلہ آئرستان وغیرہ) (یہ فقرہ) کہا تھا؛ غالب حصہ دار یا شریک کار : قوی حصہ دار۔

Predominantly : (adv.) بہ غلبہ؛ بہ تفوق : بالادستی سے: غالب ہوکر یا غالب ہوتے ہوئے : فوقیت سے: کثرت سے: زیادہ تر : قوی تر یا خاص عنصر ہوتے ہوئے۔

Predominate : (a) Predominant کی غلط صورت۔

Predominate : (v) [Pre-+ dominate.] (۱) (کسی پر) اختیار یا قابو ہونا : (کسی پر) حکومت رکھنا۔ (۲) غالب ہونا : فائق ہونا: غالب رہنا : غالب رکھنا؛ غالب آنا : تسلط رکھنا۔ (۳) قوی تر یا خاص عنصر ہونا : غالب عنصر ہونا؛ اہم یا مقدم جز ہونا۔ (۴)دوسرے سے بڑھ کر ہونا : برتر یا بالاتر ہونا۔

Predominately : (adv.) دیکھو Predominantly

Predominatingly : (adv.) دیکھو Predominantly

Predomination : (n) دیکھو Predominance

Predoom : (v) پہلے سے حکم سزا سنانا؛ پہلے سے (ہلاکت یا برے انجام کے لئے) نامزد کرنا۔

Predorsal : (a) (حیوانیات) پیش ظہری۔

Pree : (v) [Short f. 'preve' f. ME 'proeven'.] (اسکاتستانی)تجربتاً یا بطور آزمائش چکھنا : مزا معلوم کرنا : جانچنا : صحیح تجربہ حاصل کرنا۔

خبری ہوتی ہو۔

Predictor : (n) (نفسیات) پیش گو : پیشین گوئی کرنے والا؛ آنے والے واقعات کی پہلے سے خبر دینے والا؛ پیش مخبر : پیش گوئی کنندہ : (دینیات) نبی۔

Predictory : (a) پیشین گوئی کرنے والے کا یا اس سے متعلق؛ پیش گویانہ : پیش گوئی یا پیش خبری کی صفت کا حامل : مبنی بر پیشین گوئی : پیغمبرانہ؛ نبّوتی۔

Predikant / Predicant : (n) [Du.] ڈچ پروٹسٹنٹ کلیسا کا پادری (خصوصاً جنوبی افریقہ میں)۔

Predilection : (n) [Fr. 'predilection'.] رغبت : رجحان : شوق : میلان : میلان طبع: (نفسیات) میلان خاطر : رغبت۔

Predisponent : (a) [f.Pre + disponent .] (شاذ) راغب کرنے والا : مائل یا رجوع کرنے والا : رغبت دہندہ۔

Predisponent : (n) راغب کرنے والے اثر یا سبب : میلان آور سبب یااثر۔

Predisposal : (n) پیش انفصال : پیش بندوبست : پیش تفویض: پیش انتظام : پہلے کیا ہوا فیصلہ، بندوبست یا انتظام : سابقہ انفصال یا بندوبست : سابقہ انتظام۔

Predispose : (v) (۱)متحمل یا متاخذ بنانا یا کرنا : (کسی شخص کو) پہلے سے کسی بات کی طرف مائل کرنا : پہلے سے مائل کرنا یا موافق بنانا : راغب کرنا : مائل کرنا: رجوع کرنا : شائق بنانا۔ (۲) پہلے سے انتظام کرنا : پہلے ہی نبٹا دینا : پہلے ہی چکانا یا ختم کردینا۔

Predisposed : (a) پہلے سے راغب ، مائل یا آمادہ کیا ہوا : پہلے سے تیار کیا ہوا : پہلے سے متحمل یا متاخذ بنایا ہوا : پہلے سے انتظام کیا ہوا : پہلے سے علاحدہ کیا ہوا یا نبٹایا ہوا : پہلے سے بندوبست کیا ہوا۔

Predisposing causes : (n) (طب) اسباب سابقہ۔

Predisposition : (n) (۱) رغبت طبع : میلان خاطر : رجحان : میل : آمادگی : پیش آمادگی : میلان پیشین : رجحان سابق۔ (۲) میلان جسمی : صلاحیت : اہلیت: تحمل۔ (۳)متحمل ہونا : مائل بہ تاخذ ہونا: میلان رکھنا : میلان پیشی: وہ جسمانی حالت جو بعض امراض سے متاثر ہونے یا ان میں مبتلا ہونے کا میلان رکھتی ہے: وہ جسمانی حالات جو کسی مرض کے حملے کے لئے مناسب ہو۔

Predominance /Predominancy : (n) [AL. 'predominantia'.] (۱) تسلط : غلبہ؛ تفوق : استیلا: بالادستی : غالب

To pree the mouth of : (اسکاتستانی) بوسہ لینا :منہ چومنا : چوما چاٹی کرنا ۔

Preen : (n) [OE. 'preon'.] (اسکاتستانی اور بول چال ) (۱) پن : جڑاؤپن: بروچ ۔ (۲) بہت معمولی قیمت یا اہمیت کی چیز : غیر اہم شے ۔

Preen : (v) [f. prec.] پن لگانا : پن سے باندھنا : پن جڑنا ۔

Preen : (v) [Late ME. preyne. prayne'.] (۱) (پرندوں کا)چونچ سے (پروں کو) درست کرنا : ٹھیک کرنا: سنوارنا : کریز کرنا : کریال کرنا۔ (۲) (شخص کا اپنے آپ کو) سنوارنا: خوش نما بنانا : (نیز) فخر کرنا : اکڑنا ۔

Preen gland : (n) (حیوانیات) غدۂ رفعن ۔

Prefab : (a) (روز مرہ) Prefabricated کا مخفف۔

Prefab : (n) (روز مرہ) Prefabricated house کا مخفف ۔

Prefabricate : (v) (کسی عمارت یا ڈھانچے کے) جداگانہ حصوں کو بنانا تاکہ انہیں جائے مقررہ پر یکجا کرکے عمارت یا ڈھانچا تیار کرلیا جائے۔

Prefabricated : (a) قبل ساختہ: پیش ساختہ : پہلے سے بنا ہوا : پہلے سے تیار کیا ہوا ۔

Prefabrication : (n) قبل ساختگی : پیش ساختگی : (مکان وغیرہ کے) جداگانہ حصوں کی تعمیر ۔

Prefabricator : (n) مکان کے جداگانہ حصوں کی تعمیر کرنے والا:مکان کے حصوں کے الگ الگ ڈھانچے تیار کرنے والا۔

Preface : (n) [med. L. 'praefatia'.] (۱) دیباچہ : تمہید: افتتاحیہ : مقدمہ : پیش لفظ : ابتدائیہ : آغاز: سرآغاز۔ (۲) تمہید تقریر : تقریر کا ابتدائی حصہ ۔ (۳)رسم عشائے ربانی کی درمیانی حصے کی تمہید ۔

Proper Preface : مختلف موقعوں کے مطابق رسم عشائے ربانی کے درمیانی حصے کی قدرے تغیرشدہ تمہید (جو مختلف موقعوں کے لئے ہوتی ہے) : حسب موقع یا مخصوص تمہید ۔

Preface : (v) [f. prec.] (۱) تمہید لکھنا: دیباچہ لکھنا: مقدمہ لکھنا : پیش لفظ لکھنا : ابتدائیہ یا افتتاحیہ لکھنا۔ (۲)(تقریر، کام وغیرہ) کسی چیز سے شروع کرنا : تحریر یا تقریر تعارفی یا تمہیدی کلمات سے شروع کرنا: ابتدائی اظہار رائے یا خیال کرنا: اظہار خیال کے طور پر تمہیدی جملے لکھنا ۔ (۳)تعارف کے طور پر پہلے آنا : تمہید ہونا : دیباچہ ہونا: مقدمہ ہونا (کسی واقعے یا چیز کا)۔ (۴) (مجازاً) سامنے رکھنا : مقابل رکھنا: (کسی چیز کے) آمنے سامنے رکھنا یا کرنا ۔

Prefacer : (n) دیباچہ نویس: تمہید نگار : مقدمہ نویس: پیش لفظ لکھنے والا ۔

Prefatial/ Prefacial : (a) ابتدائی : تمہیدی ۔

Prefatorial : (a) [f. L.' praefatio' -+-Al.] دیباچہ یا دیباچہ نویس کا یا اس سے متعلق: دیباچے یا مقدمے جیسا: ابتدائی: تمہیدی : افتتاحی ۔

Prefatorially /Prefatorily : (adv.) تمہیدی طور پر : ابتدائی طور پر ۔

Prefatory : (a) [f. L. 'praefatio' +-ory.] دیباچے یا مقدمے جیسا: مقدمے یا تمہید کی نوعیت کا : تمہیدی: ابتدائی: افتتاحی : مقدماتی ۔

Prefect/ Praefect : (n) [L. 'praefectus'] (۱) متعدد فوجی، ملکی رومی عہدہ داروں کا خطاب : پری فکٹ: رئیس: فرمان دہ: حاکم ۔ (۲) فرانسیسی محکمۂ انتظامی کا ناظم خصوصی ۔ (۳) (بعض پبلک اسکولوں میں) خلیفہ : مانیٹر: پری فکٹ : مبصر کلاس ۔

Prefect of police : (n) پیرس کی پولیس کا افسر : کوتوال ۔

Prefectoral /Prefectorial : (a) پری فکٹ کا : مانیٹر یا خلیفہ کا (خصوصاً انگلش پبلک اسکول میں)۔

Prefectship : (n) پری فکٹ کا عہدہ یا اس کی مدت ملازمت۔

Prefectural : (a) پری فکٹ کے عہدے یا اس کی مدت ملازمت سے متعلق: پری فکٹ کے عہدے کا : پری فکٹ کے زیرحکومت ضلع کا یا اس سے متعلق: پری فکٹ کی سرکاری قیام گاہ سے متعلق۔

Prefecture : (n) [L. 'praefectura'.] (۱) پری فکٹ کا عہدہ یا اس کی مدت ملازمت ۔ (۲) پری فکٹ کی سرکاری قیام گاہ ۔ (۳) پری فکٹ کے زیر حکومت ضلع : ولایت: حکومت ۔

Prefectureship : (n) پری فکٹ کا عہدہ یا اس کی مدت ملازمت۔

Prefer : (v) [L. 'praeferre'.] (۱) بڑھانا : ترقی دینا (کسی شخص کو کسی خدمت پر) ۔ (۲) (بیان، اطلاع، عہدہ دار کے سامنے) پیش کرنا : گزارنا : داخل کرنا۔ (۳) ترجیح دینا : بہتر یا برتر جاننا: زیادہ پسند کرنا: (کسی

ایک کے مقابلے میں دوسرے کو) منتخب کرنا : (قانون)
ترجیح دینا (مثلاً قرض خواہ کو) ۔

**Preferability : (n)** قابل ترجیح ہونے کی حالت یا صفت : لائق ترجیح ہونا : بہتری : برتری : فوقیت؛ تفوق۔

**Preferable : (a)** قابل ترجیح : مرجح : بہتر : مستحسن : زیادہ پسندیدہ ۔

**Preferableness : (n)** دیکھو Preferability

**Preferably : (adv.)** ترجیحاً : ترجیح دیتے ہوئے: بہتر سمجھتے ہوئے زیادہ پسند کرتے ہوئے : مقابلتاً یا نسبتاً قابل ترجیح سمجھتے ہوئے ۔

**Preference : (n) [med. L. 'preferentia'.]** (۱) ترجیح : بہتر یا برتر سمجھنا. (۲) مرّجح یا منتخب شے. (۳) (قانون) ترجیح (مدیون کا اپنے دائنوں میں سے کسی ایک کو ادائے قرض میں ترجیح دینا ). (۴) (معاشیات) ترجیح (تجارتی معاملات میں کسی شخص یا ملک کو دوسرے پر ترجیح دینا خصوصاً کسی ملک کی درآمد پر نسبتاً کم محصول عائد کرکے) ۔

**Fraudulent preference :** تمام دائنوں یا قرض خواہوں کے درمیان اپنے اثاثے کی مساوی تقسیم سے بچاؤ کی خاطر کسی دیوالیہ شخص کا اپنے بعض قرض خواہوں کو پہلے ہی قرض چکا دینا : پرفریب ترجیح ۔

**Imperial preference:** شاہی ترجیح : سلطنت برطانیہ کے اندر جو ممالک ہیں ان کی برآمد پر ہلکا محصول لگانا ۔

**Preference bond : (n)** (معاشیات) ترجیحی بونڈ : دیکھو -Preference share

**Preference method : (n)** (نفسیات) ترجیحی طریقہ ۔

**Preference share/-stock : (n)** (معاشیات) ترجیحی حصہ : ترجیحی سرمایہ یا اسٹاک : ترجیحی یا مرجح تمسک، رقعہ، حصہ، اسٹاک وغیرہ (یعنی وہ حصص کمپنی وغیرہ جن کی بابت منافع یا سود کی تقسیم بہ ترجیح حصص کے ایک معینہ حد تک عمل میں آتی ہے)۔

**Preference system : (n)** (معاشیات) ترجیحی نظام : طریق ترجیحی۔

**Preferent : (a) [f. Preference , after difference, 'different.']**
مرجح: ترجیحی : جسے ادائی یا عوض میں ترجیح کا حق حاصل ہو : مقدار ترجیح : جسے ترجیح یا تفوق حاصل ہو: فائق: مقدم : حق دار تقدم ۔

**Preferent claims : (n)** دعویٰ مقدم ۔

**Preferential : (a)** (۱)ترجیحی : امتیازی : مقدم : ترجیح کا: ترجیح دینے یا پانے والا : ممتاز ، خصوصی امتیاز کا حامل ۔ (۲) (محصولات وغیرہ) خاص ملکوں کے حق میں رعایتی : (خصوصاً ایسے محصولات وغیرہ) جن سے برطانیہ عظمیٰ اور اس کی نو آبادیات کی تجارت کو فائدہ پہنچے: رعایتی یا ترجیحی (محصولات)۔

**Preferential mating : (n)** (حیوانیات) ترجیحی جفتی ۔

**Preferential voting/-system :** ترجیحی رائے دہندگی یا دہی : ترجیحی استصواب رائے : استصواب رائے کا ایک طریقہ جس میں رائے دہندہ کسی عہدے کے لئے بیلٹ (Ballot) پر چھپے تمام ناموں پر حسب ترجیح اپنی رائے دیتا ہے ۔ اگر کوئی امیدوار کثرت رائے سے اولیں ترجیح کا حامل نہیں قرار پاتا تو پہلی اور دوسری ترجیحات یا اگر ضرورت ہوئی تو تیسری اور دیگر ترجیحات کو بھی شمار کرلیا جاتا ہے یہاں تک کہ کسی امیدوار کو کثرت رائے حاصل ہوجاتی ہے (اسے alternative voting بھی کہتے ہیں) ۔

**Preferentialism : (n)** طریق ترجیح (شرح محصول مقرر یا عائد کرنے میں ترجیح دینے، رعایت کرنے یا فائدہ پہنچانے کا اصول، عمل وغیرہ)۔

**Preferentialist : (n)** طریق ترجیح کا حامی یا موید: ملکوں کے تجارتی محصولات میں ترجیح یا رعایت کا حامی ۔

**Preferentially : (adv.)** از روئے ترجیح: ترجیحاً ترجیحی طور پر : امتیازی طور پر : طریق ترجیح یا نظام ترجیح کی رو سے ۔

**Preferment : (n) [f. Prefer+ ment.]** (۱) (حالت، معیارزندگی عہدے یا رتبے میں) ترقی : بڑھوتری : ارتقاء : ترفیع: ترقیٔ مقام۔ (۲) وہ عہد جو مالی یا معاشرتی اعتبار سے بلند رتبہ بنا دے : (خصوصاً) کوئی کلیسائی عہد۔ (۳) (حق، دعوے یا رعایت میں) ترجیح: برتری : تفوق : امتیاز: حق تقدم: (خصوصاً ادائی پانے، کوئی چیز خریدنے یا کرائے پر لگانے کا ترجیحی حق (متروک)۔

**Preferred : (a)** مرجح : ترجیح دیا ہوا : افضل : فائق: ممتاز : امتیاز یافتہ ۔

**Preferred share/-stock : (n)** دیکھو Preference share/ -stock

**Prefiguration : (n) [eccl. L. 'praefiguratio'.]** (۱) آنے والی بات کا

یا صفت حضور موجودگی

Presentor (n) [AFr. 'presentour'] (۱)الزام عائد کرنے والا حلفیہ بیان دینے والا ۔ بیان دینے والا اظہار کرنے والا ۔ پیش کرنے والا ۔ نقشے کھینچنے والا ۔(۲)کلیسائی وقف یا جاگیر پر تقرر کے لئے کسی پادری کو پیش کرنے والا اُس کی سفارش کرنے والا ۔(۳)پیش کرنے والا یا سامنے لانے والا ۔ تعارف کرانے والا ۔

Preservable (a) تحفظ پذیر، جس کی ضرر سے حفاظت ہو سکے،سڑنے، گلنے یا بگڑنے سے بچا یا جا سکے ،محفوظ کئے جانے کے لائق

Preserval (n) بچاؤ ۔ تحفظ، نگہداشت ،ٹوٹنے ،پھوٹنے، سڑنے گلنے یا کسی اور طرح بگڑنے یا ضائع ہونے سے محفوظ رکھنا ۔ بچنا، حفاظت کرنا ۔ محافظت کرنا ۔ بچانا ۔ بچا رہنا، حفاظت ،محافظت ،محفوظ رہنا ۔ اس طرح محفوظ یا غیر محفوظ رہنے کی حالت ۔ حالت تحفظ ۔ ابقا ۔

Preservation (n) [med L 'praeservatio] دیکھو Preserval

Preservative (a)[med L 'praeservativus] (۱)بچانے والی (چیز) ۔ تحفظی ۔ جو دوسری شے کو بگڑنے نہ دے، نقصان نہ ہونے دے ۔ محافظ ۔(۲) تحفظی (کاروائی) ۔ (۳)(کیمیاوی شے) جوا شیائے خوردنی کو بگڑنے نہ دے ۔

Preservative (n) (۱)کسی خطرے یا ضرر سے حفاظت ۔ بچاؤ ،تحفظ یا محافظت ۔(۲)سڑنے ،بگڑنے یا برباد ہونے سے بچانے والی چیز ۔(۳)خصوصاً اشیائے خوردنی کو سڑنے، گلنے یا خراب ہونے سے بچانے کے لئے استعمال کیا جانے والاکیمیاوی مادہ ۔

Preservatory (a) دیکھو Preservative

Preservatory (n) (۱)دیکھو Preservative (n) -(۲)(امریکا)تحفظی مرتبان اشیائے خوردنی کو خراب ہونے سے بچانے والے آلات یا سازو سامان

Preserve (n) (۱)رُب جام اچار (اکثر جمع میں) (۲)محفوظ شکار گاہ (۳)دریا وغیرہ کا وہ حصہ جو مچھلی کے شکار کے واسطے کیا گیا ہو محفوظ ماہی گاہ وہ جگہ جہاں زندہ جانور خصوصاً مچھلیاں (کھانے کے لئے ) محفوظ رکھی جاتی ہوں زندہ مچھلیاں رکھنے کا چھوٹا تالاب یا حوض (۳)(جمع)گرد عینک (گرد سے بچانے والی) ترا چشمہ (۵) (مجازاً ، اکثر جمع میں)ذاتی ملکیت ۔

Preserve (v)[Late L praeservare] (۱)(زیاں وضرر سے)محفوظ رکھنا ۔ بچانا ۔ صحیح وسالم رکھنا (۲)(نام، یاد وغیرہ) زندہ رکھنا ۔ برقرار رکھنا قائم رکھنا (۳)(صورت حال) برقرار رکھنا ۔ قائم رکھنا ۔ (۴)مربا ڈالنا ۔ اچار ڈالنا ۔ (۵)کیمیاوی اشیاء کے ذریعے (کسی چیز کو)گلنے ،سڑنے سے محفوظ رکھنا ۔ بگڑنے نہ دینا ۔ جما کر یا برف میں رکھ کر سڑنے سے بچانا ۔ (۶)(شکارگاہ کے جانوروں یا شکار گاہ یا دریا کو )اپنے تصرف کے لئے محفوظ رکھنا

A well preserved old man ایسا بوڑھا جس میں بڑھاپے کے آثار کم ہوں ۔

Preserver (n) (۱)بچانے والا، محفوظ رکھنے والا ۔ وہ برتن یا چیز جو پھلوں یا دیگر اشیاء کو خراب ہونے سے بچاتی ہو کسی صورت حال کو بر قرار رکھنے والا ،قائم رکھنے والا ۔ چیز کو صحیح حالت پر قائم رکھنے والا ۔ (۲)محافظ ۔ نگہبان ۔ (خصوصاً) (زیاں وضررسے) بچانے والا ۔ ناجی ۔ نجات دہندہ ۔ شفیع ۔(۳) محافظ شکار ،رکھوالا ۔

Preserving jar (n) (کیمیا ) تحفظی مرتبان ۔

Preside (v) [L 'praesidere'] (۱)کسی مجلس یا محفل کا صدر ہونا ۔ کرسئی صدارت پر بیٹھنا ،میر مجلس ہونا صدارت کرنا، صدر ہونا ،کرسئی ا قتدار پر ہونا ۔ صدر نشین ہونا ۔(۲)نگرانی کرنا ۔ ہدایت دینا منصبط کرنا ۔ قابو میں رکھنا (غیر مجازاً) حکومت کرنا ۔ (۳)کسی سماجی ، مذہبی یا موسیقی کی محفل میں ارغنوں نواز یا پیانونواز ہونا( یا اس حیثیت سے کام کرنا ) ۔ (۴)اشاروں سے کسی ساز کو بجاتے ہوئے بینڈ پارٹی کی ہدایت کاری کرنا ۔

To preside at the organ or piano etc آرگن یا پیانو بجا کر بینڈ پارٹی کو ہدایت دینا ۔ (اب عموماً)کسی سماجی، مذہبی یا موسیقی کی محفل میں ارغنوں نواز یا پیانو نواز ہونا (یا اس حیثیت سے کام کرنا ) ۔

Presidence (n) [med L 'praesidentia] صدارت ،نگرانی ،ہدایت کاری ۔ حکمرانی ۔

Presidency (n) [Sp, pg 'presidencia'] (۱)صدارت عہدۂ صدارت ،کرسئی صدارت ،منصب صدارت ،صدر کا عہدہ یا کام ،صدر کی مدت ملازمت ،مدت صدارت ۔ (۲)پریسیڈ نسی صوبہ ۔ صدر کے زیر حکومت علاقہ یا ضلع ،ریاست ۔

President (n) [L'praesidens'] (۱) صدر ،صدر نشین ،میر مجلس ۔ (۲)صدر مدرسہ ۔ صدر کالج ۔ پرنسپل ۔(۳)صدر اقادمیہ ۔

میرا قادمیہ : کسی علمی یا ادبی مجلس کا صدر ۔(۴)(امریکا) صدر بینک ۔ (۵)صدر مجلس شوریٰ۔(٦)(امریکا اور دیگر جمہوری حکومت میں)منتخب (شدہ)صدرجمہوریہ ۔ (۷)(تاریخ) حاکم صوبہ : والیٔ صوبہ ۔

**Lord president of the council :** تاج برطانیہ کا عہدہ دار جس کا فرض منصبی ، پریوی کاؤنسل کی میٹنگوں میں صدارت کرنا اور وہاں طے شدہ یا زیر عمل آئی (تجارتی)معاملات (یا لین دین کی پوری رپورٹ بادشاہ کے رو برو پیش کرنا ہے : پریوی کار' نسل کا صدر نشین لارڈ صدر مستشار شاہی۔

**Presidentess : (n)** (۱)صدر نشینہ : وہ عورت جو صدر ہو : خاتون صدر نشین: رئیسہ. (۲)زوجۂ صدر : صدر کی بیوی۔

**Presidential : (a)** [ med .L.'praesidentialis' .] (۱)صدارتی:صدر یا اس عہدے کا: صدر یا اس کے عہدے سے متعلق ۔ (۲)صدر جیسا: امیرانہ : حاکمانہ : رئیسانہ : والیانہ ۔

**Presidential government : (n)** صدارتی حکومت ۔

**Presidential year : (a)** صدارتی انتخاب کا سال : وہ سال جس میں صدارتی انتخاب ہو ۔

**Presidentially : (adv.)** بحیثیت صدر :صدر کی حیثیت سے: صدرکی طرح : صدر کے طور پر : حاکمانہ : رئیسانہ : امیرانہ : والیانہ: صدر کے انداز میں : صدارتی انداز میں : صدارتی طور پر۔

**Presidentship : (n)** صدارت : کرسئی صدارت: عہدۂ صدارت: منصب صدارت : صدر کا عہدہ یا اس کے کام : مدت صدارت ۔

**Presider : (n)** صدارت کرنے والا : صدر یا میر مجلس کے فرائض انجام دینے والا : حکمراں : حکم چلانے والا : ہدایات دینے والا: نگراں کرنے والا : صدر : حاکم : ہدایت کار ۔

**Presidial : (a)**[ Late L. 'praesidialis ' .] (۱)(تاریخ فرانس) صوبائی: ریاستی : کسی صوبے یا ریاست کا یا اس سے متعلق۔ (۲) صدارتی : صدر یا صدارتی کاموں سے متعلق (شاذ)۔ (۳)قلعے کا، قلعہ بند شہر کا یا اس سے متعلق ۔

**Presidial : (n)** (تاریخ فرانس ) فرانس کی صوبائی عدالت ۔

**Presidiary : (a)**[L.'praesidiarius '.] قلعہ بندمقام کا یا اس سے متعلق : قلعہ بند مقام کے طور پر کام آنے والا : قلعہ : جہاں دفاع کے لئے فوج مقرر ہو : قلعے کی فوج کے متعلق ۔

**Presidiary : (n)** چوکی : پہرہ : روک : حفاظت : بچاؤ : دفاع : باعث حفاظت : سایۂ عاطفت : مقام محفوظ : مقام دفاع ۔

**Presiding : (a)** نگراں : ہدایت کار : حاکم : حکمراں ۔

**Presiding officer : (n)** نگراں افسر : افسر جو انتخابات میں ووٹوں کی گنتی کی نگرانی کرتا ہے ۔

**Presidio : (n)** [Sp. -L .'praesidium'.] (ہسپانیہ اور ہسپانوی امریکا میں ) قلعہ : کوٹ : گڑھ : گڑھی: گڑھ نگر : قلع بند فوجی مقام : فوج کی فرود گاہ : قلعہ بند شہر : وہ مقام جہاں دفاع کے لئے فوج مقرر ہو: (نیز) ملك سے باہر ہسپانوی مجرموں کی آبادی : ہسپانوی کالا پانی ۔

**Presidium : (n)** [ Russ. 'prezidium'-L.' praesidium ' ] پریزیڈیم کسی کمیونسٹ تنظیم کی مجلس عامہ : مختلف کمیونسٹ اداروں کی انتظامی کمیٹی ۔

**Presignify : (v)** [ L. 'praesignificare'.] پہلے سے بتا دینا : پہلے سے مطلب ہونا : (آنے والی بات کی )پہلے سے علامت ہونا : فال یا شگون بتانا ۔

**Presphenoid : (n)** (تشریح) پیش وَتد : کھوپڑی کے قاعدے کی ہڈی کا اگلا حصہ جو بچپن میں ایك الگ ہڈی کی تشکیل کرتا ہے ۔

**Presphenoidal : (a)** پیش وتدی : کھوپڑی کے قاعدہ کی ہڈی کے اگلے حصے سے متعلق ۔

**Press : (n)** [ME .'presse'.] (۱)بھیڑ: بھیڑ بھاڑ : ہجوم وازدحام. (۲)(لڑائی میں)دھکا پیل : ریل پیل : روندن. (۳) کشمکش: کشاکش : دباؤ : زور : حالات کا دباؤ : جلدی: نہایت عجلت کی ضرورت : شدت : اصرار : تاکید ۔ (۴)اضطراب : گھبراہٹ : گڑبڑ .(۵)شکنجہ، دبانے کی کل: دبانے کا پینچ : دبانے کی مشین : (کپڑے کی)استری: (مکھن وغیرہ کو)دبا کر مختصر کرنے کی کل۔(٦)چاپ خانہ :مطبع : چھاپا خانہ: پرنٹنگ ہاؤس .(۷) چھاپنے کی مشین : چھپائی مشین : چھپائی کی کل: چھاپ مشین : پرنٹنگ پریس : چالو چھاپا خانہ: چھاپہ خانے کا کام: چھپائی کا فن : فن طباعت : طباعت : چھپائی ۔ (۸)الماری : دیواری الماری : دیوا رمیں بنی ہوئی خانہ دار الماری .(۹)(کسی چیز کو)دبانے کا عمل : داب : دباؤ. (۱۰)دبا کر بنایا ہوا نشان یا شکن : چھاپ : نشان (دبا کر بنایا ہوا): ارتسام۔ (۱۱)آگے کو دبانے کا عمل : آگے کو دبانا یا ڈھکیلنا : پیلنا : دھکا پیل .(۱۲)دیکھو press of canvas,sail - (۱۳) (کسی چیز کو ) دبا کر رس یا تیل وغیرہ

They have a good press: ان کے ہاں فن صحافت کی حالت اچھی ھے۔

To come , go , send to (the) press : مطبع میں (برائے طباعت) آنا، جانا، بھیجنا۔

To correct the press: چھپائی کی غلطیاں درست کرنا : طباعت کی غلطیاں ٹھیک کرنا : پتھر پر کتاب کی یا پلیٹ پر کمپوزیشن کی غلطیاں درست کرنا۔

Unfettered press: دیکھو Free press

Press :(v)[ME . 'presse'.] (۱)دبانا : دباؤ ڈالنا : کسنا (کسی چیز کو)۔ (۲) کسی چیز کو دبا کر اوپر نیچے کھسکانا : ڈھکیلنا۔ (۳)دبانا : بھینچنا : چمٹا نا۔(۴)زور ڈالنا : دبانا (کسی چیز کا)۔ (۵)نچوڑنا : رس نکالنا : عرق نکالنا : پیلنا۔ (۶)شکنجے میں کسنا : کسی چیز کو دبا کر ہموار کر دینا: بل نکال دینا : شکن دور کرنا : استری کرنا۔ (۷) دباؤ ڈالنا : دبانا (دشمن یا فوج کا)۔(۸) دماغ پر بار ھونا : باعث تردد ھونا۔ (۹)ضروری ھونا : فوری کاروائی چاہنا۔ (۱۰)منت کرنا : سماجت کرنا : خوشامد کرنا۔(۱۱)مصر ھونا : بضد ھونا۔ (۱۲)مجبور کرنا : اصرار کرنا : تقاضا کرنا : شدید مطالبہ کرنا۔(۱۳)ہجوم کرنا : بھیڑ لگ جانا : دھکا پیل ھونا۔(۱۴)( Press on, forward) جلدی کرنا : عجلت کرنا : سر عت کرنا : پیچھے پڑجانا : آگے چلنا : آگے بڑھنا۔(۱۵)(تاریخ) بطور سزا دبانا : دباتے دباتے مار ڈالنا (یہ ایک قسم کی عدالتی سزا تھی جو سنگین جرائم کے ملز موں کو عدالت کے سامنے صفائی نہ پیش کرنے اور خاموش رہنے یا جواب دہی سے انکار کرنے پر دی جاتی تھی )۔

Time presses : وقت مقتضی ھے :وقت کا تقاضا ھے۔

To press the button : بٹن دبانا : بجلی کھولنا : (مجازاً) ابتدائی کاروائی کرنا : چالو کرنا۔

To press (to death ) : (تاریخ) بطور سزا دباتے دباتے مار ڈالنا (یہ ایک قسم کی عدالتی سزا تھی جو سنگین جرائم کے ملزموں کو عدالت کے سامنے صفائی نہ پیش کرنے اور خاموش رہنے یا جواب دہی سے انکار کرنے پر دی جاتی تھی )۔

Press : (v) [ OFr. 'prest' ,by assoc with press.] (تاریخ) جبری بحری خدمت لینا : جبراً فوج میں بھرتی کرنا : جبر کرنا : مجبور کرنا (کسی شخص کو فوج یا بحری خدمت کے لئے): (خصوصاً) کسی کو کسی خدمت کے لئے مجبور کرنا : کسی پر کسی کام کے لئے جبر کرنا : شاہی یا پبلک

نکالنے کی کل: کولہو : پھلوں کو نچوڑنے کا آلہ : گنّے پیلنے کی کل۔(۱۴)اخبارات ، رسائل وجرائد : کسی ملک ، ضلع ،پارٹی وغیرہ کے اخبارات ورسائل (مثلاً French press ,The london press) (کبھی کبھی)اخبار کا نام۔ (۱۵)(شاذ) بیگار : دباؤ ڈال کر خدمت لینا : جبری بحری خدمت : جبری فوجی ملازمت۔

A good or bad press : موافق یا مخالف اخبارات۔

At, in (the ) press : مطبع میں : زیر طبع : زیرطباعت : چھپائی کے مرحلے میں : طباعت میں۔

Favourably noticed by the press: اخباروں نے اس کے موافق رائے ظاہر کی ھے : اخبارات نے اس کو استحسان کی نظروں سے دیکھا ھے۔

Freedom or liberty of the press: پریس کی آزادی : آزادئ پریس : مطبع کا آزادانہ استعمال : سنسر بورڈ کے سامنے پیش کئے بغیر کوئی چیز چھاپنے اور شائع کرنے کا حق : آزادئ اشاعت بلا احتساب : آزادئ اخبارات: آزادئ مطابع : آزادئ مطبع۔

Free press : آزاد پریس : آزاد مطبع : وہ چھاپہ خانہ جس پر کوئی پابندی یا سنسرشپ نہ ھو : وہ اخبارات ورسائل جو سنسر شپ سے آزاد ھوں۔

Hydraulic press : شکنجۂ آبی۔

In (the) press : دیکھو At , in (the ) press

Off the press : چاپ شدہ : جاری شدہ : جس کی چھپائی مکمل ھو چکی ھو اور (جسے) پریس سے باہر بھیجا جا چکا ھو۔

Oil press : کولہو۔

Printing press : مطبع: چھاپہ خانہ : پرنٹنگ پریس۔

The gutter press : تھٹ پونجئے اخبارات :ادنیٰ مذاق کے اخبارات۔

The press: (۱)اخبارات : صحافت۔(۲)صنعتِ طباعت : فنِ طباعت۔

The yellow press : مطبع اصفر : مطابع اصفر :زرداخبارات : ہیجانی اخبارات : ہیجان خیز اخبارات۔

کے لئے مجبور کرنا : کسی پر کسی کام کے لئے جبر کرنا : شاہی یا پبلک استعمال کے لئے لے لینا (گھوڑوں اور کشتیوں وغیرہ کا) : بیگار میں پکڑنا : بیگار لینا .

**Press-mark : (n)** کتب خانہ کی کتابوں پر چھاپے ہوئے یا لکھے ہوئے نمبر یا نشانات جو کتب خانے کے کیٹلاگ (فہرست کتب) میں بھی درج ہوتے ہیں اور جن سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کتب خانے میں کون سی کتاب کس کمرہ الماری وغیرہ میں رکھی ہے .

**Press-money : (n)** (۱)ہنگامی حالات میں بادشاہ کی جانب سے جبراً وصول کی ہوئی رقم جو بہ طور قرض ہوتی تھی : بہ زور حاصل کیا ہوا قرض .(۲)پیشگی اجرت . (۳)زرپیشگی جو فوج یا بحریہ میں بھرتی ہونے پر سپاہیوں کو ادا کیا جاتا تھا .

**Press note: (n)** اخباری بیان :پریس نوٹ .

**Press of canvas : (n)** پال کا دباؤ : پال کا تناؤ .

**Press of sail : (n)** (جہازی)بادبان کا دباؤ :باد بان کا تناؤ .

**Press-pack : (v)** (کسی چیز کو)دبا کر چھوٹا کرنا : دبا کر پیک کرنا یا ڈبوں وغیرہ میں بھرنا .

**Press-printing : (n)** دابنے والی مشین کے ذریعہ چھپائی: مشینی چھپائی: چھپائی مشین کے ذریعہ چھاپنا : چینی مٹی کے برتنوں کی چھپائی کا ایک طریقہ .

**Press-proof : (n)** آخری پروف (جسے پریس میں جانے سے پہلے دیکھا یا جانچا گیا ہو): آخری نظر ثانی.

**Press repersentative : (n)** اخباری نمائندہ .

**Press-revise : (n)** دیکھو Press-proof

**Press-room : (n)** (۱)چھاپے خانے کا وہ کمرہ جس میں چھپائی مشین ہوتی ہے.(۲)وہ کمرہ جس میں کسی بھی قسم کی دبانے والی مشین رکھی جائے .

**Press-stud : (n)** دباکر لگانے والا بٹن(گلے کا): پریس بٹن :پریس سٹڈ.

**Press stunt : (n)** صحافتی کرشمہ : اخباری چال : اخباری شوشہ .

**Press up : (n)** (عموماً جمع) ایک قسم کی ورزش جس میں ہاتھوں کو زمین پر دباتے ہوئے جسم کو ڈھلواں انداز میں اوپر اٹھاتے ہیں یہاں تک کہ دونوں کہنیاں بالکل سیدھی ہو جائیں : ڈنڈ .

استعمال کے لئے لے لینا (گھوڑوں ، کشتیوں وغیرہ کا) : بیگار میں پکڑنا .

**Press -agent : (n)** کسی تھیٹر کا نمائندہ جو اخبارات میں تھیٹر کے اشتہارات دیتا اور اس کی کار گردی یا کھیل سے متعلق رپورٹیں شائع کراتا ھے: پریس ایجنٹ .

**Press -attach : (n)** صحافتی اتاشی: پریس اتاشی .

**Press bed : (n)** (بول چال) ایک قسم کی مڑنے والی چارپائی یا چوکی جو استعمال کے بعد موڑ دینے سے الماری نما ھوجاتی ھے .

**Press-box : (n)** اخباری نامہ نگاروں کی نشست (کرکٹ یا فٹ بال کے مقابلوں میں) .

**Press -branch : (n)** شعبۂ صحافت .

**Press -bureau: (n)** شعبۂ نشرو اشاعت : محکمۂ نشرو اشاعت .

**Press campaign : (n)** صحافتی مضمون بازی : اخباری جدو جہد : اخباری مضامین کے ذریعہ مقصد بر آری کی کوشش.

**Press communique : (n)** اعلامیہ .

**Press conference : (n)** پریس کانفرس : کسی بڑی شخصیت کی جانب سے نامہ نگاروں کو بلا کر انہیں دیا ہوا انٹرویو.

**Press-copy : (n)** پریس کاپی : کسی تحریر یا کتاب کا مطبوعہ نسخہ: کسی تحریر یا کتاب کی مطبوعہ کاپی .

**Press-copy : (v)** پریس کاپی تیار کرنا : کسی تحریر یا کتاب کا مطبوعہ نسخہ تیار کرنا.

**Press crew : (n)** (طباعت) عملۂ مطبع : مطبع کا عملہ.

**Press cutting** اخبار کا تراشہ .

**Press-gallery : (n)** دارالعوام میں نامہ نگاروں کے بیٹھنے کی جگہ:نامہ نگاروں کی گیلری : پریس گیلری : کسی بھی عوامی جلسہ گاہ کا وہ حصہ جہاں اخباری نامہ نگاروں کے بیٹھنے کا انتظام ہوتا ھے .

**Press-gang : (n)** ایک افسر کے زیر حکم کام کرنے والے آدمیوں کی ایک جماعت جو لوگوں کو بحریہ میں کام کرنے پر مجبور کرتی ھے: فوج یا بحریہ میں بھرتی کرنے والی جماعت .

**Press-gang : (v)** (کسی شخص کو) فوج یا بحریہ میں کام کرنے پر مجبور کرنا: جبریہ فوجی خدمت لینا : کسی کو خدمت

Press-warrant : (n) (تاریخ)وہ فرمان یا پروانہ جس کے تحت فوج میں بھرتی ہونے کے لئے لوگوں پر دباؤ دینے کا (کسی کو) اختیار دیا جاتا تھا۔

Press wax : (n) شہد کے چھتےّ سے پگھلا یا ہوا موم چھان لینے کے بعد بچے ہوئے فضلے کی بنی ہوئی ٹکیہ۔

Press wheel : (n) کاشتکاری کا ایک اوزار جس سے بوئی ہوئی دھاریوں کی مٹی برابر کی جاتی ہے۔

Press woman : (n) خاتون نامہ نگار : صحافیہ :اخباری نامہ نگارہ۔

Press-work : (n) (۱)مطبع کا کام اور انتظام : طباعت : چھپائی(بہ اعتبار معیار)۔ (۲)پریس کے لئے کیا ہوا ادبی کام۔ (۳) (برتن سازی) سانچوں میں مٹی کو دبا کر برتن بنانا : اس طرح برتن بنانے کا کام۔

Press-yard : (n) (تاریخ)پرانے Newgate preson کا وہ صحن جسے سمجھا جا تا ہے کہ مجرموں کو دبا کر مار ڈالنے کی سزا ابتداءً وہیں دی جاتی تھی : (اور بعد میں ) وہیں سے قیدیوں کو قتل گاہ کے لئے لے جایا جاتا تھا۔

Pressed : (a) دبا ہوا :دبایا ہوا:دبا کر بنایا ہوا : دبا کر تیار کیا ہوا: نچوڑا ہوا : مجبور : افشردہ۔

Pressed brick : (n) (عمارت )دبی اینٹ۔

Presser : (n) (۱)دبانے والا : کسی دبانے والی مشین پر کام کرنے والا۔ (۲)شکنجہ : کوئی آلہ مشین و غیرہ جو دباؤ ڈالتی ہو : کولہو : گنے پیلنے کی کل وغیرہ : پھلوں کے رس نچوڑنے کا آلہ : (میکانیات) عاصر۔

Presser -bar : (n) (۱)سوئیٹر، گنجی وغیرہ بننے کی مشین کا ایک پرزہ جو تیلی یا سوئی کی نوک کو دبا کر متعلقہ پرزے کی گھائی میں لے جاتا ہے۔(۲) سلائی مشین کی وہ چھوٹی سی چھڑ جس میں لگا ہوا پاؤں نما پرزہ سیتے وقت کپڑے کو دبائے رکھتا ہے۔

Presser- foot : (n) سلائی مشین کا وہ چھوٹا سا پرزہ جو پاؤں کی شکل کا ہوتا ہے اور سیتے وقت کپڑے کو دبائے رہتا ہے۔

Pressing : (a) (۱)شدید : ضروری : تاکیدی : فوری: اشد :مؤکدہ : مبرم : جلدی کا : نہایت عجلت کا : پرزور : زوروالا: دباؤ والا :جس میں شدومدھو : جس کی فوری تعمیل ضروری ہو : جس میں شتابی ہو : فوری توجہ کا طالب۔ (۲)(التماس وغیرہ ) پراصرار : پرُ اشتیاق : جس میں تعمیل یا تکمیل کی دلی خواہش پوشیدہ ہو:(نیزشخص) مصر: بضد : پیچھے پڑ جانے والا : چم چچڑ : چمٹو۔

Pressing (n) (صوتیات) داب ریکارڈ۔

Pressing danger : (n) شدید خطرہ : اشد خطرہ : سخت خطرہ۔

Pressing invitation : (n) تاکیدی دعوت۔

Pressing need: (n) اشد ضرورت:سخت ضرورت : شدید ضرورت۔

Pressingly : (adv.) نہایت شدومد سے : پرزور طور پر : تاکیداً :شدت کے ساتھ : دباؤ لے کر : دباؤ کے ساتھ : پرُ اشتیاق طور پر : مشتاقانہ : بہ اصرار : مصر ہو کر : بضد ہو کر : بضد : بہ جدو کد : بہ اصرارو ابرام۔

Pressingness : (n) شدومد : تاکید : اصرار: جدوکد : ردو قدح :ضد: ہٹ : دباؤ: زور۔

Pression : (n) [L.'Pressio'.] (شاذ) داب : دباؤ : دبانے کا عمل : (خصوصاً) مالش کے دوران ایک مخصوص دباؤیا داب( اس معنی میں کبھی کبھی مستعمل ہے )۔

Pressiroster : (n) [mod .L.'pressirostris'.] (طیوریات) ایک قسم کی پتلی اورچپٹی چونچ والی چڑیا۔

Pressirostral : (a) اس چڑیا کا یا اس کی نوعیت وخاصیت کا: اس چڑیا جیسا۔

Pressive : (a) [f.press(v).] دباؤ دار :دباؤ والا : جس میں دباؤ کی خاصیت ہو : دابدار۔

Pressman : (n) (۱)چھاپنے والا : چھپا ئی مشین چلانے والا :(خصوصاً) دستی مشین سے چھاپنے والا : مطبع کا مستری۔ (۲)نامہ نگار : صحافی : جریدہ نگار : روز نامہ نگار: اخبار نویس۔ (۳)(جو تا سازی میں) وہ مزدور یا کاریگر جو (دستی مشین سے) جوتوں کے تلوں پر چھاپ یا مہر لگاتا ہے۔

Pressor : (n) دباؤ دینے والا : زور دینے والا : محرک :ہیجا ن آور : ہیجان خیز : ہیجان انگیز: اشتعال انگیز : اکسانے یا بھڑ کانے والا : (حیوانیات)دباؤ افزا۔

Pressor nerves : (n) محرک اعصاب: دباؤ افزا اعصاب :مہیّج اعصاب : وہ اعصاب جن کی تحریک عرقی حرکی مراکز کی فعالیت کو بڑھا دیتی ہے۔

Pressure : (n) [ L.'pressure' .] (۱)دباؤ : داب :زور فشار .(۲) دباؤ کی مقدار .(۳)تنگی :مصیبت : سختی :تکلیف . (۴)جبر : زبردستی .(۵)تاکید : تاکید شدید : اہمیت : دباؤ . (۶)داب : ناجائز داب :مجبوری : مجبور کن اثر :

کسی شے کا عمل جو ذہن یا ارادے کو متاثر کرتا ہو۔ (۷)(برقیات) قوت؛ برقی دباؤ؛(نفسیات)اثر دباؤ؛ (طباعت)نقش: چھاپا۔

Absolute pressure : (بھاپ وغیرہ کا)کُل دباؤ(یعنی) بھاپ کے دباؤ اور کرۂ ہوا کے دباؤ کو ملا کر؛ دیکھو Relative pressure-

Atmospheric pressure : (موسمیات)کرۂ ہوا کا دباؤ؛ ہوائی دباؤ: ہوا کا دباؤ (جو ایک مربع انچ میں پندرہ پونڈ ہوتا ہے)۔

Barometric pressure : (موسمیات)بارپیمائی دباؤ: ہوائی بار پیما کا دباؤ۔

Blood pressure : فشاردم :فشار خون:خون کا دباؤ: رکت چاپ: بلڈپریشر۔

Centre of pressure : مرکز دباؤ :مرکز چاپ :وہ نقطہ جہاں پورا دباؤ پڑسکے۔

Financial pressure : مالی دباؤ: اقتصادی دباؤ :مالی مشکل۔

High pressure : (۱)پُر دباؤ: (ابتداءً)فضا یا کرۂ ہوا کے دباؤ سے زائد دباؤ، لیکن اب ایک اضافی اصطلاح کے طور پر بغیر کسی مستقل حد کے مستعمل ہے (خصوصاً مرکب ساخت والے انجنوں کے سلسلے میں جن میں مختلف استوانوں میں مختلف دباؤ پر بھاپ کا استعمال ہوتا ہے):اعلیٰ دباؤ: زیادہ دباؤ: نیز توصیفاً۔(۲)(رفتار، کام وغیرہ کا) معمول سے زیادہ بار: (مرضیات میں مثلاً High pressure pulse زوردار نبض، تیز نبض): (مجازاً)بہت تیزی: پھرتی: سرگرمی۔(۳)(موسمیات)کسی مخصوص خطے یا علاقے کی فضا یا کرۂ ہوا کی گنجان یا زیادہ دباؤ والی حالت۔

Low pressure : کم دباؤ:ادنیٰ دباؤ۔

Relative pressure : اضافی دباؤ: فضا یا کرۂ ہوا کے دباؤ کے بعد کا دباؤ: کرۂ ہوا کے دباؤ کے علاوہ جو دباؤ ہو۔

Pressure : (v) (ابتداءً امریکا) دباؤ دینا: دبانا: جبر کرنا :زور ڈالنا: آمادہ کرنا: راغب ہونا: ناجائزدباؤ سے کام لینا: ترغیب دینا۔

Pressure-button : (n) بجلی کی گھنٹی کا بٹن: بٹن جس کو دبانے سے ایک اسپرنگ چھوٹ جاتی ہے یا بجلی کی گھنٹی بج اٹھتی ہے۔

Pressure chamber : (n) (طبیعیات)دباؤ خانہ۔

Pressure-cook : (v) پریشر کوکر میں کھانا (وغیرہ)پکانا۔

Pressure cooker : (n) پریشر کوکر: جلد کھانا بنانے کے لئے بنایا ہوا ایک ہوا بند برتن جو بھاپ اور اس کے ساتھ نکلنے والی حرارت کو روک کر اور اس طرح برتن کے اندر بھاپ کے دباؤ کو بڑھا کر درجۂ حرارت کو بہت بڑھا دیتا ہے جس سے کھانا جلد پک کر تیار ہو جاتا ہے: قدر ضغطیہ: دیگ زود پز: دیگچہ زودپز۔

Pressure-gage/-gauge: (n) (طبیعیات) فشار پیچا دباؤ: ایک آلہ جو بھاپ، گیس وغیرہ کے دباؤ کو ظاہر کرتا ہے: (نیز) وہ آلہ جو توپ ،بندوق یا دیگر آتشیں اسلحوں کے اندر فائر ہونے کے وقت کے دباؤ کو ظاہر کرتا ہے۔

Pressure gradient : (n) (موسمیات)دباؤ کی ڈھال۔

Pressure group : (n) (سیاسیات)دباؤ انداز اقلیت: وہ عوامی گروہ یا جماعت جو مظاہروں، پروپیگنڈوں وغیرہ سے مجلس قانون ساز یا سرکاری پالیسی پر دباؤ ڈالتی ہے۔

Pressure-mine : (n) وہ کان جو زیادہ دباؤ کے باعث پھٹی ہو :وہ کان جس میں (گیس وغیرہ کے) زیادہ دباؤ کی وجہ سے دھماکہ ہوا ہو۔

Pressure of the atmosphre : (n) کرۂ ہوا کا دباؤ: ہوائی دباؤ:ہوا کا دباؤ(جو ایک مربع انچ میں پندرہ پونڈ ہوتا ہے)۔

Pressure-paralysis : (n) فالج جو دماغ (کے ایک حصے)پر دباؤ پڑنے کی وجہ سے ہوا ہو۔

Pressure-pipe : (n) بھاپ انجن کے Pressure-gauge کا پائپ۔

Pressure saucepan : (n) چھوٹا پریشر کوکر۔

Pressure sensitive : (a) جو دباؤ کا اثر قبول کرے :جو دباؤ سے اثرپذیر ہو:جو محض دبانے ہی سے چپک جائے(پٹی وغیرہ)۔

Pressure sore : (n) دیکھو Bedsore

Pressure tank : (n) حوض جس میں کسی سیال یا گیس کو کرۂ ہوا کے دباؤ سے زیادہ دباؤ کے تحت رکھا گیا ہو۔

Pressure tendency : (n) (موسمیات)میلان دباؤ۔

Pressurization : (n) (کسی چیز کے اندر)مصنوعی طور پر دباؤ پیدا

Prestigiator : (n) [L. 'praestigiator'.] شعبدہ باز : بازی گر : جادوگر: مداری۔

Prestigious : (a) معتبر : معزز : صاحب اثر : معروف : محترم: مشہور : خوش نام : بانفوذ : پر سطوت :ذی اثر : ذی وقار : صاحب اعتبار : عزت دار : نامدار۔

Prestigiously : (adv.) معززانہ : محترمانہ : پرسطوت انداز میں : خوش نامی سے۔

Prestigiousness : (n) معزز ہونا : عزت : اعزاز : سطوت : احترام :اثر نفوذ : شہرت: اعتبار : خوش نامی۔

Prestissimo : (adv.) [It. Superl. of 'presto'.] (موسیقی کی ہدایت) بہت تیز:جلدی جلدی :بہت تیزی سے۔

Prestissimo : (n) بہت تیز حرکت ، تیز رفتار لَے۔

Presto : (a) [It.] (موسیقی کی ہدایت) تیز :جلدی جلدی : چلتی(لَے)۔

Presto : (adv.) [f.prec.] (موسیقی کی ہدایت) تیزی سے :چلتی لَے میں۔

Presto : (n) [as prec.] (موسیقی) تیز حرکت : تیز رفتاری: چلتی لَے۔

Presto : (adv.) [It. the same word as prec.] (فجائیہ)تیزی سے : فوراً : ابھی: جلدی جلدی :معاً : فی الفور : شتاب :جھٹ پٹ: پھرتی سے (شعبدے باز کی چھو کرنے کو ہدایت)۔

Hey presto pass : ہاں شتاب : ہاں جلدی گزرجاؤ۔

Presto : (n) (بطور فجائیہ)کسی کام میں جلدی کرنے کا حکم :فوراً : تیزی سے: شتاب۔

Presto : (a) تیز شعبدہ بازانہ : جلدی ، شتابی ، فوری بازیگرانہ۔

Presto : (v) شعبدہ بازی کرنا : شعبدہ دکھانا : نظر بندی کا کھیل دکھانا : جادو کے زور سے مسان جگانا : حاضرات کرنا : سحر کرنا: قسم دے کر کہنا : (کسی کا )واسطہ دینا۔

Presto be gone : (شعبدہ باز کا محاورہ) جلدی چلے جاؤ!ابھی جاؤ۔

Presumable : (a) قابل قیاس : لائق قیاس : لائق گمان : قابل خیال:ممکن: ممکن القیاس : قابل استنباط : باحتمال قوی : محتمل۔

Presumably : (adv.) قیاساً : قیاس کے طور پر : ازراہ قیاس : ازروئے قیاس: محتملاً : شاید : احتمال ہے کہ۔

Presume : (v) [ L.'praesumere'.] (۱)فرض کرنا :قیاس کرنا : ماننا

کرنے یا اسے قائم رکھنے کا عمل : (خصوصاً)بلند پروازی کے دوران (کسی طیارے میں)ہوا کا معمولی دباؤ برقرار رکھنا۔

Pressurize : (v) (کسی بند ڈبے وغیرہ یا سیال میں)مصنوعی طور پر دباؤ پیدا کرنا یا اسے برقرار رکھنا (خصوصاً)بلند پروازی کے دوران (کسی طیارے میں)کرۂ ہوا کے معمولی دباؤ کو قائم رکھنا۔

Pressurized : (a) جس کے اندر مصنوعی طور پر دباؤ پیدا کیا گیا ہو یا برقرار رکھا گیا ہو۔

Prest-money : (n) Press-money کی قدیم شکل۔

Prestate : (v) [L.'praestare'.] (یونانی قانون)اپنے ذمہ لینا : اپنے سر لینا : خود ذمہ داری قبول کرنا : (کسی کے لئے)خود کو جوابدہ ٹھہرانا :مہیا کرنا : بہم پہنچانا :ثابت کرنا: دلیل فراہم کرنا۔

Prestation : (n) [OFr. 'prestation'.] قانوناً رسماً یا جاگیر دارانہ نظام کی روسے عائد شدہ رقم چکانے یا خدمت کرنے کا عمل :اس طرح عائد شدہ رقم یا خدمت کی ادائی: نیز کسی عہد کا ایفا: ایفائے وعدہ ،جس بات کا وعدہ ہو اسے پورا کرنا۔

Prester John : (n) [ME.'Prestre Johan'.] پریسٹر جان :یہ ایک فرضی بادشاہ اور پادری ہے جو از منہ وسطیٰ میں ایتھوپیا یا ابی سینیا (حبشہ یا کسی دور مشرقی ملک)کا فرمانروا تھا۔

Prestidigitateur : (n) شعبدہ باز : بازی گر : نظر بندی کرنے والا : ذھٹ بند : (مجازاً) لفظی شعبدہ باز :فریبی : دغا باز۔

Prestidigitation : (n) [f.next.] ہاتھ کی صفائی : شعبدہ بازی : بازی گری : نظر بندی۔

Prestidigitator : (n) [Fr. '+L.'digitus'.] دیکھو Prestidigitateur

Prestige : (n) [Late L. 'praestigium '.] شہرت : ناموری : اثر : نفوذ (نفسیات )سطوت : حیثیت : شان : وقار: اعتبار: آبرو: قدرو منزلت: عزت : خوشنامی : نام :(معاشیات) وقار: ساکھ۔

Prestige : (a) (بطور صفت )عزت : خوش نامی : اعتبار یا اثر سے متعلق۔

Prestigeful : (a) معزز : خوش نام : ذی اثر : پر سطوت:مشہور، معروف: معتبر : اعزاز بخشنے والا : صاحب اعتبار : ذی وقار۔

Heir presumptive : وارث قیاسی : وارث فرضی (بمقابلہ وارث حقیقی):وہ شخص جو اس صورت میں وارث ہو جبکہ کوئی اور قریب تر وارث پیدا نہ ہو۔

Presumptive evidence : (n) قیاس شہادت : قرائینی شہادت۔

Presumtive proof : (n) (فلسفہ) ثبوت قیاس۔

Presumptively : (adv.) قیاساً : ظناً : محتملاً۔

Presumptuous :(a) [Late L. 'praesumptuosus'.] گستاخ : شوخ چشم : تکبر : بے باك : مغرور : خود بیں : گھمنڈی : مدمّغ : دیدہ دلیر۔

Presumptuously : (adv.) دیکھو Presumingly

Presumptuousness : (n) بے باکی : گستاخی :شوخ چشمی :تکبر :غرور : خود بینی : جسارت :دیدہ دلیری: گھمنڈی۔

Presuppose : (v)[medL.Praesuppositio'.] قبل ازقبل فرض کر لینا : پہلے سے فرض کر لینا : پیش قیاسی کرنا : مضمر ہونا : مستلزم ہونا : لازم آنا : دلالت کرنا۔

Presupposition : (n) [med. L. 'praesuppositio'.] (۱)پیش فرضی : قبل از قبل قیاس کرلینا : (فلسفہ)پیش قیاسی۔ (۲)قیاس قبل از قبل : مفروضۂ اولیں۔

Presystole: (n)[mod.L.] (عضویات) انقباض قلب یا انقباض شرائین سے فوراً پہلے کا وقفہ : قلب یا شریانوں کے سکڑنے سے فوراً پہلے کا وقفہ : پیش انقباضی وقفہ۔

Presystolic : (a) (عضویات) پیش انقباضی: پیش انقباضی وقفہ سے متعلق۔

Preta : (n) [Skt. f. 'Pra+ita'.] پریت : (ہندو مذہب کی روسے)کسی مردے کی بے قرار روح جسے سکون نہ مل سکا ہو: (بدھ مذہب کی رو سے)بیقرار روح جسے بطور سزا مسلسل بھوکاا ور پیا سا رکھا گیا ہو :گرسنہ و تشنہ روح۔

Pretan : (n) [f.Pre+tan.] مخصوص دباغت سے پہلے (چمڑے کی) دباغت کرنا۔

Pretarsus : (n) (حیوانیات)پیش کعب۔

Pretaxation /Practaxation : (n) [med.L.'practaxation '.] دوسروں سے پہلے ووٹ دینے کا عمل۔

(فرضی طور پر) استنباط کرنا : نتیجہ اخذ کرنا۔ (۲)زعم کرنا : فخر کرنا۔(۳)جرأت کرنا : جسارت کرنا۔ (۴)(on, upon کے ساتھ) (کسی شخص کی نیك نیتی یا شناسائی سے)فائدہ اٹھانا: (کسی شخص کی نیك دلی یا شناسائی کا ) ناجائز استعمال کرنا۔

Presumedly : (adv.) دیکھو Presumably

Presumer : (n) (۱)مغرور : گستاخ : شوخ چشم شخص۔(۲)بغیر ثبوت کسی بات کو مان لینے والا : فرض کرنے والا۔

Presumingly : (adv.) بلا اجازت : ازروئے جسارت :ازراہ شوخی : جسارت سے :شوخی سے: گستاخانہ : بے باکانہ : بے ادبانہ : دیدہ دلیری سے۔

Presumption : (n) [L.'praesumptio'.] (۱)غرور : گستاخی : شوخ چشمی : جسارت۔ (۲) احتمال : فرض : قیاس : گمان: ظن قوی : خیال۔ (۳)(فلسفہ) قیاس : قرینہ (جمع قرائن) ثانی۔ (۴)شے مفروضہ : احتمالی یا قیاسی شے۔ (۵) استنباط ۔ (۶)وجۂ قیاس : بنائے قیاس : وجۂ احتمالی۔ (۷) (قانون) قیاس قانونی : قیاس واقعاتی۔

Probable presumption : احتمال قوی : گمان غالب : قرینۂ اغلب۔

Presumption of fact : (n) (قانون)واقعات معلومہ سے استنباط واقعہ: قیاس واقعاتی : واقعاتی قیاس۔

Presumption of law : (n) (۱)(قانون) قیاس قانونی : قانونی قیاس: یہ قیاس کہ شے مبینہ درست ہے جب تك اس کے خلاف ثابت نہ ہو جائے۔(۲)استنباط قانون قابل اطلاق بہ حالت مخصوصہ۔

Presumption of survivorship : (n) (قانون) قیاس باز ماندگی : کوئی واضح ثبوت نہ ہونے کی صورت میں قیاس قانون کہ کسی حادثے(مثلاً غرقابئ جہاز وغیرہ)میں ایك ساتھ مرنے والے دو یا زیادہ اشخاص میں فلاں شخص سب کے بعد مرا ہوگا کیوں کہ وہی مقابلتاً سب سے کم عمر قوی تر یا دیگر ایسی ہی صفات کا حامل تھا جن کی بنا پر یہ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ وہ ان سب کے بعد ہی مرا ہوگا۔

Presumption of truth : (n) قیاس صحت۔

Presumptive : (a) قرائینی : (فلسفہ)قیاسی: (حیوانیات)احتمالی : فرضی : موئد استنباط قانونی۔

Pretemporal : (a) [mod.L. 'praetemporalis'.] (تشریح) پیشانی کی ہڈی کے سامنے واقع ؛ پیشانی کی ہڈی کے سامنے والا (عضلہ)۔

Pretemporal : (n) پیشانی کی ہڈی کے سامنے والا عضلہ۔

Pretence/Pretense : (n) (۱) تصنع؛ نمود ؛نمائش۔(۲) ادعا : دعوائے باطل۔(۳) حیلہ؛ بہانہ : دغا : فریب۔(۴) جھوٹا (یا گمراہ کن) اقرار : الزام : اظہار : بیان۔

Escutcheon of pretence : ڈھال یا سپر جس پر کوئی ایسا نشان بنا ہو جس سے کسی غلط دعوے (مثلاً بیوی کی جائداد پر شوہر کے دعوے) کا اظہار ہوتا ہو۔

In pretence : کسی غلط دعوے کے اظہار کے لئے ڈھال پر کوئی نشان بنائے ہوئے : ڈھال پر کوئی غلط نشان بنائے ہو ئے جس سے (شوہر کا) بیوی کی جائداد یا جاگیروں پر بھی دعویٰ ظاہر ہوتا ہو۔

Pretenced/Pretensed : (a) ظاہر کیا ہوا : بتایا ہوا : بیان کیا ہوا : (ایسا ہونے کا) دعویٰ کیا ہوا؛ دعوائے باطل کیا ہوا؛ حیلہ کیا ہوا : بہانہ کیا ہوا : مصنوعی : نمائشی : جس میں ریاسے کام لیا گیا ہو۔

Pretencedly/Pretensedly : (adv) غلط دعویٰ کرکے : حیلے سے : ریاکارانہ۔

Pretend : (v)[L.'praetendere'.] (۱) بننا : ظاہر کرنا : دکھانا۔(۲) جھوٹ موٹ بننا : روپ بھرنا : بننا (تماشے میں)۔(۳) بہانہ کرنا : بھگل گانٹھنا : بن جانا (بیمار وغیرہ)۔(۴) دعوائے باطل کرنا؛ جھوٹا ادعا کرنا : مدعی ہونا۔(۵) جسارت کرنا : مدعی بننا۔(۶) دعویٰ دار ہونا : حق جتانا۔ (۷) شادی کی آرزو رکھنا (شاذ)۔ (۸) جرأت کرنا : جسارت کرنا : جوکھم اٹھانا : آرزو رکھنا؛ حوصلہ رکھنا : کوشش کرنا : جدوجہد کرنا۔

Let's pretend : بچوں کا ایک کھیل۔

Pretendant/Pretendent : (n) (۱) مدعی : دعویدار (خصوصاً تخت وتاج کا) : محض دعویدار : حق جتا نے والا : جھوٹا دعویدار۔ (۲) (قانون) دعویٰ دائر کرنے والا : مدعی : مسائل : درخواست کنندہ : عرضی گذار : دادخواہ : عاشق : طالب (شادی کا) : خواستگار شادی : امیدوار شادی : شادی کا پیغام بھیجنے والا۔

Pretended : (a) (۱) دعویٰ کیا ہوا : (ایسا ہونے کا) ادعا کیا ہوا : جتایا ہوا : وثوق سے یا حتماً کیا ہوا : مشہور : نام نہاد: ایسی چیزوں پر اطلاق ہوتا ہے جن کی حقیقت ،صحت جو از یا وجود کو بولنے والا نہیں مانتا : غلط یا جھوٹ موٹ ظاہر کیا ہوا ؛ جھوٹ موٹ کا؛ غلط ادعا کیا ہوا : جھوٹا دعویٰ کیا ہوا : بہانہ کیا ہوا : ظاہرداری کا : حیلہ کیا ہوا۔ (۲) فرضی : جعلی :بناوٹی : مصنوعی : غیر حقیقی : نقلی : خیالی : غیر اصلی؛ غیر واقعی؛ ساختہ : نمائشی۔

Pretendedly : (adv.) ظاہر داری سے؛ ریاکارانہ : حیلے سے؛ بہانے سے؛ جھوٹ موٹ ظاہر کرکے : نمائشی طورپر : بناوٹی انداز میں؛ ساختہ طور پر۔

Pretender : (n) (۱) جھوٹا دعویٰ دار: جھوٹا مدعی : بے بنیاد دعوے کرنے والا : لاف زن : تاج وتخت کا دعوے دار : کرسیٔ حکومت یا تاج وتخت کا جھوٹا دعویدار (جو اس کا مستحق نہ ہو مگر دعویٰ کرے)۔(۲) نمود یا : ریاکار : ظاہر داری یا دکھاوا کرنے والا : جھوٹا یا غلط ادعا کرنے والا؛ بہانہ باز : حیلہ ساز؛ فریبی : دغاباز :مکّار : عیار : چھلیا؛ جعل ساز : چال باز : دھوکے باز؛ بنا ہوا؛ ڈھونگیا : نیم حکیم : جھوٹا طبیب۔

The old pretender : "بڑا مدعیٔ تخت" یعنی جیمز ثانی کا بیٹا جس نے تخت انگلستان کا دعویٰ کیا تھا۔

The young pretender : "چھوٹا مدعیٔ تخت" یعنی جیمز ثانی کا پوتا جو تخت انگلستان کا دعوےٰ دار تھا۔

Pretendership : (n) ادعائے باطل : جھوٹی مدعیت۔

Pretendingly : (adv.) ظاہر داری سے: دکھاوے سے؛ریاکارانہ : بناوٹی طور پر : جھوٹ موٹ؛ بن کر؛ بہانہ بازی سے : جھوٹا ادعا کرکے؛ حیلہ بنا کر؛ عیاری سے : چال بازی سے؛یا جعل سازی سے : پر فریب طور پر۔

Pretension : (n) [med. L. 'Praetensio'.] (۱) دعویٰ : ادعا (جس کی صحت یا صداقت ابھی ثابت نہ ہوئی ہو یا جسے ابھی تسلیم نہ کیا گیا ہو)؛ دعوائے محض۔(۲) سچا دعویٰ : حق بجانب دعویٰ : حقیقی دعویٰ : صحیح مانگ : حق۔ (۳) جھوٹا ادعا : شیخی : لاف زنی :ریاکاری : تصنع : ڈینگ : نمود : نمائش؛ ریا : لاف : تظاہر : دکھاوا : خود نمائی :طمطراق : ڈھونگ۔

Pretentious : (a) (۱) خواہ مخواہ ادعا رکھنے والا : ادعائی : مصنوعی : جھوٹے دعوے کرنے والا۔(۲) نمائش : نمود یا ڈینگیا : لاف زن : شیخی باز : ریا کار : ڈھونگیا : پرنمود : نمائش کا شائق : بڑھ بڑھ کر باتیں بنانے والا۔

Pretentious scale : (n) نمائشی معیار۔

Pretentiously : (adv.) ادعا طور پر : جھوٹے دعوے کرکے : ریاکارانہ : خود نمائی وخود فروشی سے : لاف زنی سے : ازروئے فخر ومباہات : ازراہِ ریا و نمائش۔

Pretentiousness : (n) ادعائیت : ریا : خود نمائی : خود فروشی: نمائش: نمود : تصنع : تظاہر : ڈینگ : لاف زنی: شیخی : ریاکاری : دکھاوا : ڈھونگ : بڑھ بڑھ کر باتیں بنانا۔

Preter-/Praeter-:(Prefix) [f.L.'praeter'.] سابقہ بمعنی"ماضی" وری" "فوق" "زیادہ" "گزشتہ" "بعید" "ماوریٰ" "پرے" "دور" "اوپر" "علاوہ" "مزید"۔

Preter-canine : (a) فوق کلبی : ورائے کلبی : کتوں سے بہت زیادہ۔

Preter-human : (a) (دینیات) ماورائے انسان : ورائے انسانی : فوق انسانی۔

Preterist /Praeterist : (n) اس بات کا معتقد کہ عہد نامۂ جدید کی پیش گوئیاں (جن کا الہام یا مکاشفہ یوحنا کو جزیرۂ پتموس میں ہوا تھا) پوری ہو چکی ہیں : ماضی پرست : نیزبطور صفت۔

Preterite/Preterit : (a) [L. 'Praeterritus'.] (۱)گزرا ہوا : گزشتہ : رفتہ : ماضی : ماضی کا۔ (۲)(صرف ونحو) ماضی۔ (۳)(استہزائیۂ)پارینہ : دقیانوسی۔

Preterite/Preterit : (n) (صرف ونحو) ماضی : زمانۂ ماضی:عہد ماضی : زمانۂ ماضی مطلق : زمانۂ گزشتہ۔

Preterite-present : (a) (صرف نحو)(افعال)جو ابتداءً یا اصلاً صیغۂ ماضی کے تھے مگر اب بطور حال مستقبل ہیں (مثلاً can,may,must,shall,will): نیز بطور اسم۔

Preterite-tense : (n) (صرف و نحو) زمانۂ ماضی : ماضی۔

Preteriteness : (n) ماضیت : ماضی پن : گذرا ہوا ہونے کی حالت : حالت ماضی۔

Preterition / Praeterition : (n) [Late. L. 'praeterteritio'.] (۱)ترک : سہو : فروگذاشت : اہمال : غفلت : بے احتیاطی۔ (۲)نظر اندازی : بے توجہی۔(۳)(دینیات)موت یا وفات : رحلت :وصال (ایسے لوگوں کے لئے استعمال ہوتا ھے جو بر گزیدہ ہوں)حذف عوام۔(۴)(عروض) نشان حذف : حذف کا نشان : حذف :فروگذاشت۔ (۵)(یونانی قانون)وصیت کنندہ کا اپنی اولاد یا حقیقی وارثوں میں سے کسی ایک کا اپنے وصیت نامے میں ذکر نہ کرنا ،اسے ترک یا فروگذاشت کرنا۔

Preteritive : (a) (شاذ)جو لفظ ماضی کے صیغوں میں استعمال کیا جائے۔

Preteritve present : (a) دیکھو Preterite-present

Preterito-present : (a) دیکھو Preterite-present

Pretermission/Praetermission : (n) [L. 'praetermissio'.] (۱)ترک: فروگذاشت : اہمال : بھول : کسی چیز کو نظر انداز کرنا : چھوڑ دینا یاحذف کر دینا : غفلت : نظر انداز : بے توجہی۔ (۲)(کسی خاص مدت تک) کسی کام کو کردینا : چھوڑ رکھنا : نہ کرنا۔(۳)(عروض)حذف : نشان حذف: فروگزاشت۔(۴)(یونانی قانون) وصیت کنندہ کا اپنی اولاد یا حقیقی وارثوں میں سے کسی ایک کا اپنے وصیت نامے میں ذکر نہ کرنا ،اسے ترک یا فروگذاشت کرنا۔

Pretermit/Praetermit : (v) [L.'Praetermittere'.] (۱)(کسی واقعے کا بیان یا ذکر کرنا وغیرہ)بھول جانا : چھوڑدینا۔ (۲) وصیت نامے میں (کسی وارث کی )نشان دہی نہ کرنا : اسے ترک کرنا یا بھولنا جانا۔(۳)غفلت کرنا : بے توجہی برتنا : بے التفاتی کرنا : قصداً نظر انداز کرنا : نوٹس نہ لینا۔(۴)(کسی کام کو)چھوڑ بیٹھنا : پورا کرنا : بھول جانا :غفلت برتنا :ترک کردینا : چھوڑ جانا :کوتاہی کرنا۔ (۵)(وقت یا موقع سے) فائدہ نہ اٹھانا : غفلت کرنا: (موقع) کھو دینا : گنوا دینا : ضائع کردینا۔(۶)(کچھ مدت یا کسی خاص مدت تک) چھوڑ رکھنا : (غلط استعمال)ترک کرنا : چھوڑ دینا۔

Pretermittently : (adv.) (غلط استعمال) بجائے Intermittently۔

Preternatural/Praeternatural : (a) [ med .L.'praeternaturalis'.] (۱)جو معمولی فطرت سے جدا گانہ ہو : ماورائے فطرت : مافوق الطبیت : فوق طبعی : فوق عادت: مافوق فطرت : بعید ازفطرت : (قدیم)غیر معمولی : غیر طبعی :مستثنیٰ: عجیب و غریب : انوکھا : غیر فطری : (دینیات) فوق الفطرت :(تشریح) غیر مقامی۔ (۲) ماورائے فطرت : فوق الفطری : Supernatural کے معنوں میں مستعمل ھے۔

Preternaturalism : (n) (۱)فوق طبعی مذہب یا عقیدہ۔(۲)فوق الفطری کردار یا خاصیت : (دینیات)فوق الفطریت : فوق الفطری خاصیت :فوق طبعی یا فوق الفطری واقعہ(a کے ساتھ جمع میں)۔

Preternaturally : (adv.) فوق الفطری اندازسے:ماورائے فطرت طریق سے۔

Preternaturalness : (n) فوق الفطری ہونے کی صفت :فوق الفطریت : فوق الطبیعت۔

Preterperfect : (a) (صرف ونحو) ماضی مطلق : جوگذر چکا یا پورا ہو چکا۔

Preterpluperfect : (a) (۱)(صرف ونحو) ماضی بعید :جو کسی گذشتہ وقت سے پہلے ہی گذر چکا یا پورا ہو چکا ہو۔ (۲) ماضی بعید سے بھی زیادہ : مکمل ترین : انتہائی کامل۔

Pretersensual : (a) (عضویات)فوق حسیّ :ورائے حواس : ورائے حِس۔

Pretex : (n) [L.'praetextus'.] عذر : حیلہ : بہانہ۔

On the pretexter / Upon-/ Under- : اس بہانے سے : یہ عذر رکھ کر۔

Pretext : (v) [Fr.'pretexter'.] عذر کرنا : بہانا کرنا : حیلہ کرنا۔

Pretone : (n)[f. pre + tone.] وہ ہجا مقطعہ یا حرف علت(Syllable) جو ہجائے مؤکدہ سے قبل آئے۔

Pretonic : (a) ہجائے مؤکدہ سے فوراً پہلے والی (ہجا): ما قبل مؤکدہ : ماقبل تاکید : متعلق بہ ما قبل مؤکدہ۔

Pretor : (n) دیکھو Praetor

Prettify : (v) [f. Pretty(a) + fy.] (روزمرہ) حسین بنا کر دکھانا : خوبصورت بنا کر پیش کرنا : تصویر یا تحریر میں خوبصورتی سے پیش کرنا : دلفریب یا دلکش بنا دینا : حسین وجمیل بنا دینا۔

Prettily : (adv.) [f. Pretty (a) -ly] (۱)پیارے انداز میں : خوبی سے: حسن وخوبی سے : خوش اسلوبی سے: خوبصورتی سے : عمدگی سے : نفاست سے: پاکیزگی سے : حسین و جمیل بنا کر : ایسے انداز میں جو چشم و گوش یا احساس جمال کی تسکین کرسکے : نہایت بہتر طور پر : نہایت خوش اسلوبی سے۔ (۲)(تربیت اطفال سے متعلق)خوبی سے : قاعدہ سے : پیارے انداز میں۔

Prettiness : (n) [f.next+- ness.] (۱)حسن : خوبصورتی(نزاکت لئے ہوئے)۔(۲)خوبصورت شے : عمدہ شے : حسین شے (زیور وغیرہ)۔(۳)(ادبیات ،فنون لطیفہ میں) نزاکت : نازک ادائی (شائبۂ تصنع کے ساتھ )۔

Pretty : (a)[OE.'praetting'.] (۱)(عورت یا بچے کے لئے) حسین و نازک: موہنی : گڑیا سی :بھولا سا یا بھولی سی(عورت)۔ (۲)نفیس : عمدہ :پاکیزہ : دل کش :دلفریب : چشم و گوش یا احساس جمال کو فرحت بخشنے والا۔ (۳)اچھا : خوب : عمدہ ۔(۴)(قدیم) فربہ: موٹا تازہ : لحیم شحیم۔(۵)(قدیم)معتد بہ : قابل لحاظ : وافر : کافی ۔ (٦)خاصا : خوب ۔(۷)خوش لباس : بانکا : بہادر : شجاع : جواں مرد۔

A pretty mess you have made : (طنز)آپ نے تو خوب سرتا بھرتا کیا ھے : آپ نے تو خوب معجون مرکب تیار کردی۔

A pretty penny : معتدبہ رقم : خطیر رقم : اچھی خاصی رقم۔

I am pretty well : میں اچھا خاصا ہوں ۔

I find it pretty difficult : یہ خاصا مشکل معلوم ہوتاھے۔

Pretty : (n) (۱)خوبصورت عورت ،مرد بچہ : حسین ونازک عورت یا بچہ : بانکامرد ۔(۲)حسین چیز : خوبصورت شے : زیور : سامان آرائش ۔(۳)ساغر کی ابھری ہوئی لکیر : ابھرا ہوا خط ساغر : خط پیمانہ ۔(۴)گولف کے میدان کی راہیں۔

Fill up to the pretty : اس کو خط پیمانہ تك پُر کرو۔

My pretty : میرے ننھے : میرے لاڈلے : میرے پیارے (نیز جمع)۔

To pretty : ابھرا ھوا خط ساغر : ساغر کی ابھری ہوئی لکیر: خط پیمانہ۔

Pretty : (adv.) قابل لحاظ حد تك : کافی : بہ افراط :وافرطور پر : خاصا : اچھا خاصا : اعتدال کے ساتھ : واجبی : کسی قدر : ایك حد تك۔

Pretty-behaved (a) خوش اطوار۔

Pretty much : (adv.) بڑی حد تك : تقریباً۔

Pretty-pretties : (n) حسین اشیاء : زیورات : گہنا پاتا :ٹوم چھلا : چمکیلی دمکیلی چیزیں۔

Pretty-pretty : (a) نہایت حسین ونازك : محض نازك ہی نازك : سطحی طور پر دلفریب : بے جا بناؤ چناؤ والا : جس میں نزاکت ونفاست کی انتہا کر دی گئی ہو۔

Pretty-spoken : (a) (روزمرہ) خوش گو:خوش گفتار : شیریں سخن : شیریں ذہن :شیریں زبان :شیریں بیان : خوش بیان : پیارے اور دلنشین انداز میں گفتگو کرنے والا۔

Prettyish : (a) حسین سا : خوبصورت سا : قدرے حسین : ایك حد

تك خوبصورت يا خوشنما ۔

**Prettism : (n)** اسلوب يا طرزاظہار كى خوبى : خوش اسلوبى : نازك ادائى نفاست و نزاكت : تصنع آميزى : لطافت : لطيف و نازك پيرايۂ بيان ۔

**Pretzel/Bretzel : (n) [G.]** پريٹزل : خستہ بل دار بسكٹ :يہ ايك قسم كا نمكين بسكٹ ہے جس ميں بناتے وقت گرہيں سى ڈال دى جاتى ہيں اور جسے اہل جرمنى شراب كے ساتھ چكھنے كے طور پر كھاتے ہيں۔

**Preux : (a) [Fr.]** بہادر : شجاع : جواں‌مرد :سورما ۔

**Preux chevalier : (n)** بہادر نائٹ : سورما :مبارز بہادر :جوان مرد : شجاع: جيوٹ :دلير ۔

**Prevail : (v) [L. 'praevaler'.]** (١)(نيز against 'over كے ساتھ ) غالب آنا : فوقيت پانا : تفوق حاصل كرنا : غلبہ پانا : اثر ميں بڑھ جانا : زيادہ اثر ہونا : عروج پانا : فروغ پانا :فتح مند ہونا ۔ (٢)مؤثر ہونا : كارگر ہونا : پر اثر ہونا : مجرب ہونا :فروغ پانا :چل جانا ۔(٣) رائج ہونا : فروغ ہونا : چلن ہونا : (كسى چيز كا) ہونا : رواج عام پانا : قبول عام پانا ۔

**To prevail on/-upon :** راغب كرنا : كہہ سن كر راضى كرنا : ترغيب دينا : اثر ميں لانا : اثر انداز ہونا : زير اثر كرنا۔

**Prevailing : (a)** (١)حكم فرما :مسلط : غالب : فائق ۔(٢) نافذ :مؤثر رائج : مروّج : جس كا چلن ہو : جارى : شائع : متداول: عمومى ۔

**Prevailing opinion : (n)** عقيدۂ عمومى : غالب رائے : عام عقيدہ ۔

**Prevailing westerlies : (n)** عام مغربى ہوائيں ۔

**Prevailing wind : (n)** عام ہوا۔

**Prevailingly : (adv.)** غالب طور پر : فائق ہوكر : رائج ہوكر : رواج عام پا كر : نافذ ہوكر : متداول ہوكر : شائع ہوكر: رواج پا كر : مروج ہوكر : ترغيب كے انداز سے : مؤثر طور پر ۔

**Prevailingness : (n)** رواج : تفوق : غلبہ : شيوع : نفوذ : اثر ۔

**Prevailment : (n)** غالب آنے يا زير (اثر) كى قوت : فتح : فتحمندى ۔

**Prevalence : (n) [med .L.'praevalentia'.]** شيوع :غلبہ : نفوذ : رواج: قبول عام : رواج عام: رائج ہونا : پھيل جانا : عام ہونا : عموميت ۔

**Prevalent : (a)** (١) عام : رائج : شائع : پھيلى ہوئى : متداول : عمومى فائق : غالب : رواج يا فتہ۔(٢)پر زور :مؤثر (شاذ) ۔ (٣)بر تر : حكم فرما (شاذ)۔

**Prevalently : (adv.)** رواجاً : عام طور پر ۔

**Prevaricate : (v) [f.L. 'praevaricari'.]** (١)ٹال مٹول كرنا : ٹالے بالے بتانا : مطلب كى بات اڑا جانا : حيلہ حوالہ كرنا ۔ (٢)مذبذب گفتگو كرنا : مگھم بات كرنا : ذو معنى بات كرنا : گول گول باتيں كرنا : گول مول بات كہنا : پہلودار باتيں كرنا : لفظى ہير پھير كرنا : زبان بازى كرنا ۔

**Prevarication : (n) [ L. 'praevaricatio '.]** زبان بازى : ٹال مٹول: حيلہ بازى : مگھم يا ذو معنى تقرير : گول بات : پيچيدہ گوئى : گول مول گفتگو : ہير پھير۔

**Prevaricator : (n) [L. 'praevaricator'.]** ٹاليا : مذبذب باتيں كرنے والا : گول بات كرنے والا : دور كى بات كہنے والا :دورخى باتيں كہنے والا : پہلو دار بات كرنے والا : زبان باز : حيلہ باز: پيچيدہ گو : ٹالنے والا : ليت ولعل كرنے والا ۔

**Prevenance : (n) [Fr. 'prevenance'.]** دوسروں كى ضرورتوں يا خواہشوں كا پہلے سے خيال ركھنا : اخلاق : مروت : نرمى : فروتنى ۔

**Prevenient : (a) [Pr.pple.stem of L. 'praevenire'.]** سابق : متقدم : پيش: مقدم: پيشرو : پہلا : پچھلا : اتسناعى : انسدادى : انسانى فعل يا عمل سے پہلے آنے والا (فعل خداوندى )۔

**Prevenient grace : (n)** (دينيات)توفيق ندامت : توبہ كى توفيق : توفيق الہٰى جس كى وجہ سے انسان استغفار پرمائل ہوتاہے ۔

**Preveniently : (adv)** سابقاً۔

**Prevent : (v)[pa.pple.stem of L. 'praevenire'.]** (١)روكنا : منع كرنا: مانع آنا :مزاحم ہونا : باز ركھنا : دفع كرنا۔ (٢)(قديم) پيشگى تدارك كرنا : قبل از قبل انتظام كرنا : حفظ ما تقدم كرنا ۔(٣)رہنمائى كرنا: آگے جانا : فعل انسان سے پہلے آنا (فضل خداوندى كا) ۔

**God prevents us with his grace :** (دينيات) توفيق الہٰى ہمارى رہنمائى كرتى ہے ۔

**Preventability/Preventibility : (n)** امتناع پذيرى : قابل ممانعت يا

لائق امتناع هونا ۔

Preventable/Preventible : (a) قابل امتناع : قابل انسداد : جس کو روکا جا سکے : امتناع پذیر : انسداد پذیر : قابل اجتناب ۔

Preventative : (a&n) (۱)مزاحم : مانع : دافع : امتناعی : انسدادی: احتیاطی ۔(۲) دیکھو Preventive۔

Preventer : (n) (۱) ممتنع : مزاحم : مانع : روکنے والا : باز رکھنے والا ۔ (۲) (بحری) رسی: رسن : زنجیر : چٹخنی : بلی ۔

Prevention : (n) [Late L. 'praeventio'.] (۱)تدارک : امتناع : انسداد : ممانعت : مزاحمت : اٹک : رکاوٹ : حفظ ماتقدم : قبل از قبل امتناع :احتیاط ۔(۲)(کلیسائی قانون) کسی کلیسائی افسر اعلیٰ کایہ حق کہ وہ اپنے ماتحت افسر کے حق کو بھی اپنا سکے ۔

Prevention is better then cure : (prov.) علاج سے احتیاط بہتر ھے ۔

Prevention of cruelty : (n) (سیاسیات)انسداد بے رحمی ۔

Preventionism : (n) (جنگ ،آگ ،مرض وغیرہ کے) تدارک یا انسداد کی پالیسی : احتیاط کی پالیسی : امتناعی پالیسی۔

Preventionist : (n) امتناعی اقدامات کا ماہر ،حامی یا ان سے کام لینے والا ۔

Preventitio: (a) [f. Pre+ vent + -itious.] (نباتیات وحیوانیات) قبل بروزی ۔

Preventive : (a) (۱) مزاحم : مانع : دافع : امتناعی : انسدادی : احتیاطی ۔(۲)(خصوصاً طب ) دفاعی : انسدادی : دافع : عارض ۔ (۳) اسمگلنگ کی روک تھام یا انسداد سے متعلق محکمے کا : (خصوصاً) سواحلی علاقوں پر تعینات حفاظتی دستوں کا یا ان سے متعلق ۔

Preventive : (n) تدارک : انسداد : انسدادی تدبیر : دفعیہ: روک :مزاحمت: انسدادی دوا : مانع امراض دوا : تدبیر حفظ ما تقدم : احتیاطی تدبیر : مرض روک دوا ۔

Preventive checks : (n) (معاشیات )انسدادی روک ۔

Preventive medicine : (n) (طب) انسدادی دوا : مانع مرض دوا : مرض روک دوا ۔

Preventive resistance : (n) (طب) انسدادی مزاحمت ۔

Preventive service : (n) حفاظت ساحل کی خدمت : اسمگلنگ کی روک تھام کے لئے سواحل پر کسٹم کی خدمات ۔

Preventive tax : (n) (معاشیات) امتناعی محصول ۔

Preventive treatment : (n) (طب)علاج حفظ ماتقدم ۔

Preventively : (adv) امتناعاً : مزاحمانہ : ازروئے ممانعت : ازراہ مزاحمت : حفظ ماتقدم کے طور پر : احتیاطاً ۔

Prevernal : (a) [f.Pre + vernal .] (نباتیات) قبل بہاری: قبل ربیعی۔

Prevesicular : (a) [f.Pre + vesicular .] (تشریح) پیش مثانی : مثانے کے سامنے یا آگے کا ۔

Preview : (n) (۱)پیش بینی : دوربینی : فکر مستقبل :انجام بینی : عاقبت اندیشی : دور اندیشی ۔ (۲) پیش دید : معائنہ : (خصوصاً) ریلیز سے پہلے کسی فلم وغیرہ کی دید یا معائنہ ۔

Preview : (v) (فلم وغیرہ) پیش دیدیا پیش معائنہ کے طور پر دیکھنا : ریلیز سے پہلے دیکھنا یا معائنہ کرنا ۔

Previous : (a) [f .L. 'praevius'.] (۱) سابق : متقدم : پہلا : سابقہ : گزشتہ : پیش : ما قبل ۔ (۲) پہلے : آگے : قبل ۔ (۳)(عام) جلد باز : عجلت پسند : عاجل ۔

Previous : (adv.) پہلے : پیشتر : ماقبل ( عموماً to کے ساتھ)۔

Previous Examination : (n) (کیمبرج) بی ۔اے کی ڈگری کا ابتدائی امتحان (روز مرہ میں اسے littlego کہتے ہیں )۔

Previous practise : (n) سابق معمول ۔

Previous question : (n) (پارلیمنٹ) سوال پیش از پیش : وہ سوال جو اس غرض سے پیش کیا جائے کہ اصل مسئلے پر ووٹ لئے جانے کی نوبت نہ آئے ۔

Previously : (adv.) (عجولاً) سابقاً: متقد مانہ : پہلے سے : قبلاً :پیشتر : ما قبل : نہایت جلد : عاجلا نہ : قبل از وقت : پیش از پیش ۔

Previousness : (n) (۱) سابقیت : پہل : سبقت : تقدم : اولیت ۔(۲) غیر ضروری عجلت : عاجلیت : عجلت پسندی : بے صبری : بیتابی : جلد بازی ۔

Previse : (v) [L. 'Praevidere' .] (۱) پہلے سے انجام سوچ لینا :پیش بینی کرنا : عاقبت اندیشی کرنا : دور اندیشی سے کام لینا : عاقبت بینی کرنا : آخر بینی کرنا : پہلے

سے اندازہ یا قیاس کرنا۔ (۲) پہلے ہی خبر دینا ؛ پیش خبری کرنا ؛ پیش آگاہی کرنا ؛ پہلے ہی آگاہ کر دینا ؛ پہلے ہی بتا دینا ؛ پہلے ہی اطلاع دینا ؛ قبل ہی مطلع کر دینا۔

Previsibility : (n) [f. next.] قابلیت پیش بینی ؛ لیاقت پیش گوئی۔

Previsible : (a) [f. Previse + able .] لائق پیش بینی ؛ لائق پیش گوئی۔

Prevision : (n) [ Late and med .L. 'praevisio'.] (نفسیات) پیش بینی ؛ مال اندیشی ؛ انجام بینی ؛ دور اندیشی ؛ علم و اطلاع پیشیں ؛ دور بینی ؛ عاقبت بینی ؛ علم پیشیں ؛ عاقبت اندیشی ؛ آخری بینی ؛ بصیرت ؛ حِسّ باطنی ؛ مفقرت پیشیں ؛ پیش آگہی۔

Prevision : (v) (۱) بصیرت عطا کرنا ؛ پیش بینی کی صلاحیت بخشنا۔ (۲) پیش بیں یا پیش آگاہ ہونا ؛ پیش بینی کرنا؛ پیش آگہی رکھنا ؛ علم پیشیں رکھنا ؛ بصیرت رکھنا ؛ عاقبت بینی کرنا ؛ مال اندیشی کرنا ؛ دور اندیشی سے کام لینا۔

Previsional : (a) بصیرت کا ؛ اس سے متعلق یا اس پر منحصر ؛ جس سے بصیرت کا اظہار ہو ؛ پر بصیرت ؛ عاقبت اندیشانہ ؛ دور اندیشی اور عاقبت بینی سے متعلق یا ان پر منحصر؛ جس سے پیش بینی ظاہر ہو۔

Previsionally : (adv.) بصیرانہ ؛ ازراہ بصیرت ؛ عاقبت اندیشانہ ؛ دور اندیشانہ اور عاقبت بینی سے۔

Prevomer : (n) (تشریح) ڈمبلی ہڈی ؛ نتھنوں کے بیچ کی ہڈی (غیر پستان دار فقری حیوانات کی)۔

Prevomerine : (a) ڈمبلی ہڈی سے متعلق۔

Prevue : (n) Preview کا متبادل۔

Prewar : (adv.) جنگ عظیم سے پہلے جنگ عظیم سے قبل کے عہد میں۔

Prewar : (a) جنگ عظیم یا کسی جنگ سے پہلے موجود یا واقع ہونے والا؛ ما قبل جنگ ؛ (امریکی سولی دار یا پہلی یا دوسری) جنگ عظیم سے قبل کا؛ قبل از جنگ (عظیم)؛ (سوقیانہ) جنگ عظیم سے پیشتر۔

Prewarn : (v) دیکھو Forewarn

Prewelt method : (n) بچوں کے جوتے بنانے کا ایک طریقہ؛ بچکانا جوتا سازی کا ایک طریقہ۔

Prewrap : (v) (تیار مال کو) فروخت سے پہلے لپیٹنا (کاغذ وغیرہ میں)۔

Prex/Prexy : (n) [by shortening & alter.f. 'president'.] پریزیڈنٹ ؛ صدر (خصوصاً کالج کا)

Prey : (n) [Me. 'praie'.] (۱) شکار ؛ صید (وہ جانور جس کو کوئی دوسرا جانور شکار کرے)؛ نخچیر۔ (انجیل، فوج) مال غنیمت؛ جنگ وغیرہ میں ہاتھ آیا ہوا۔ (۲) شکار؛ صید (جوخود کسی دوسری چیز مثلاً دشمن ، مرض وغیرہ کا شکار ہو جائے)۔

Beast of prey : (حیوانیات) شکاری جانور ؛ خونخوار جانور ؛ درندہ۔

Bird of prey : شکاری پرندہ ؛ طائر شکاری؛ گوشت خور پرندہ؛

Fish of prey : شکار گیر مچھلی ؛ وہ مچھلی جو دوسری مچھلیوں یا دیگر جانوروں کو کھا جاتی ہے۔

To be-/ -become a prey to : (کسی مرض یا کسی دشمنی کا) شکار ہونا۔

Prey : (v) [Ofr. 'preier,preer'.] (۱) (on' upon کے ساتھ) شکار کرنا؛ شکار مارنا؛ صید کرنا؛ صید افگنی کرنا؛ (جانوروں کا) شکار کی تاک میں رہنا یا شکار کرنا؛ پکڑ کر مار ڈالنا؛ مار کر کھا جانا؛ شکار پر بسر کرنا۔ (۲) لوٹنا؛ غارت کرنا ؛ غارتگری مچانا۔ (۳) خطرناک ، مہلک ، تباہ کن یا تخریبی اثر ڈالنا؛ رفتہ رفتہ ختم یا برباد کر ڈالنا؛ بتدریج گھلا دینا؛ ہلکان کر دینا؛ مضر اثر ڈالنا (امراض وغیرہ کا)۔

Preyer : (n) شکار بنا لینے والا؛ تباہ و برباد کر دینے والا؛ غارتگر؛ غنیم ؛ صیّاد ؛ شکاری ؛ شکارگیر؛ شکارچی؛ خونخوار؛ درندہ؛ گوشت خور حیوان؛ رفتہ رفتہ گھلا دینے یا مار ڈالنے والا۔

Prial : دیکھو Pair-royal

Priapean : (a) [L. 'priapeius'] (۱) پرائپس (Priapus) یا اس کے مسلک کا یا اس سے متعلق۔ (۲) پرائپس کی نظموں کی بحر۔

Priapic :(a) پرائپس یا اس کے مسلک کا یا اس سے متعلق۔

Priapism : (n) [late L. 'priapismus '.] (۱) عیاشی؛ اوباشی؛ شہوت پرستی ؛ بدکاری ؛ قبیح و شہوانی حرکت .(۲)(مرضیات) دائمی ایستادگیِ ذکر؛ قائم الذکری ؛ دائمی خیزش :(طب) نعظ؛ دائم خیزی ؛ فریسموں۔ (۳) لنگ؛ آلۂ تناسل کی مورت جس کی بعض مذاہب میں پرستش کی جاتی ھے۔

Priapus : (n) [L.f.Gr. 'Priapos'.] (۱) (یونان و روم کا) دیوتا جو تولید و تناسل یا افزائش نسل کا دیوتا ھے۔ (اس طرح) باغ یا تاکستان کا دیوتا؛ پیدا کرنے والا دیوتا۔ (۲) پرائپس دیوتا کی مورتی یا تصویر ( جو عموماً باغوں میں (لٹیروں سے ) حفاظت کے لئے یا بطور آدمك (Scarecrow) نصب کرتے ہیں)۔ (۳) لنگ ؛ آلۂ تناسل کی مورت جس کی بعض مذاہب میں پرستش کی جاتی ھے۔ (۴) آلۂ تناسل کی شکل کا جام شراب۔

Pribble : (n) دیکھو Prabble/ Brabble

Pribble and prabble /Pribble-prabble : (n) نوك جھونك ؛ بیہودہ بك بك ؛ بك جھك؛ بے بنیاد جھگڑا یا بکواس؛ توتو میں میں۔

Price : (n) [L.pretium'.] (۱)بہا ؛ قیمت ؛ دام ؛ مول؛ بھاؤ؛ شرح ؛ نرخ ۔ (۲) عوض ؛ اجر ؛ معاوضہ ؛ بدل ؛ صلہ؛ مزدوری؛ شرح مزدوری ؛ مزد ؛ تخمینۂ قدر۔ (۳) (قدیم) گراں قدری ؛ گراں قیمتی ؛ مہنگا پن ۔ (۴) انعام ؛ (کسی کو پکڑنے یا مار ڈالنے کا) معاوضہ ۔ (۵) رشوت ؛ سلامی؛ پیشکش؛ نذرانہ ۔ (۶) کوئی بھی لاگت جو کسی منفعت کی خاطر ہو( مجازاً)۔

Above price : لاقیمت ؛ بیش بہا ؛ ماورائے قیمت ؛گرانقدر ؛ انمول ؛ بے بہا۔

At any price : بہر قیمت ؛ بہر حال ؛ ہر قیمت پر؛ ہر حال میں ؛ خواہ جو بھی قیمت چکانی پڑے ؛ خواہ جو بھی نقصان یا خسارہ برداشت کرنا پڑے۔

Beyond price : ماورائے قیمت؛ جس کی قیمت نہ لگائی جا سکے؛ انمول ؛ بے بہا ؛ بیش قیمت؛ گراں قدر؛ لا قیمت۔

Cost price : لاگت ؛ اصل قیمت؛ (جسے دیکھ کر سوداگر نے خریدا ہو یا جو کسی چیز کی پیداوار پر لاگت آئی ہو)۔

Current price : بازار بھاؤ ؛ بازاری نرخ ؛ چالو قیمت؛ جاریہ قیمت؛ مو جودہ قیمت۔

Every men has his price : ہر آدمی کی قیمت ھوتی ھے؛ ہر شخص خریدا جا سکتا ھے۔

I would not do it at any price /-cost : میں یہ کسی طرح نہ کروں گا ؛ میں کسی قیمت پر یہ نہیں کروں گا۔

I would not have it at any price : میں اس کو کسی مول نہ لوں گا؛ میں اس کو کسی قیمت پر نہیں خریدوں گا؛ میں اسے کسی قیمت پر نہیں لے سکتا۔

The starting price of a horse : گھڑ دوڑ کے وقت شرط باز کی آخری بولی۔

This must be done at any price : یہ ہر حال میں ھونا چاہئیے؛ یہ ھونا چاہئیے خواہ کچھ ہی کیوں نہ ھو۔

To have or hold in price : بیش بہا سمجھنا۔

To set(put) a price on (the head of etc.) : کسی کے سر کی قیمت مقرر کرنا؛ کسی کی گرفتاری یا قتل کا انعام مقرر کرنا۔

Without price : انمول ؛ بہا؛ لا قیمت؛ بیش قیمت؛ گرانقدر؛ بیش بہا ؛ ماورائے قیمت؛ جس کی قیمت نہ لگائی جا سکے ۔

Price : (v) (۱) ( فروخت کے لئے کسی چیز کی ) قیمت مقرر کرنا؛ دام رکھنا ؛ قیمت معین کرنا یا ٹھہرانا ۔ (۲) قیمت پوچھنا ؛ دام معلوم کرنا ؛ نرخ دریافت کرنا ؛ بھاؤ پوچھنا؛ مول پوچھنا؛ مول تول کرنا؛ معاملہ طے کرنا ؛ دام طے کرنا۔(۳) قیمت کا اندازہ کرنا؛ دام لگانا؛ قیمت لگانا؛ آنکنا؛ بھاؤ جانچنا۔

Price bulletin : (n) (معاشیات) نرخ نامہ۔

Price-current : (n) موجودہ قیمتوں کی فہرست ؛ چالو بازار بھاؤ کی فہرست ؛ نرخنامہ۔

Price-cutting : (n) قیمت کم کرنے کا عمل ؛ قیمت گرانا؛(خصوصاً مقابلے کی صورت پیدا کر کے )۔

Price list : (n) (۱)( قابل فروخت اشیاء کی) قیمتوں کی فہرست؛ فہرست قیمت؛قیمت نامہ ؛ نرخنامہ۔ (۲) بدی ھوئی شرطوں کی فہرست ۔

Price trend : (n) (معاشیات) میلان قیمت۔

Priced : (a) (۱) جس میں قیمت مقرر ھو؛ مقررہ قیمت والا؛ قیمت والا ؛ جس پر قیمت لکھی ھو۔ (۲) مخصوص قیمت والا (مثلاً کم قیمت یا گراں قیمت)۔

High priced : گراں؛مہنگا؛جس کے دام زیادہ رکھے گئے ھوں۔

Low priced : ارزاں : سستا: جس کے دام کم رکھے گئے ہوں۔

Priced catalogue : (n) فہرست اشیاء جس میں ان کی قیمتیں درج ہوں؛ قیمت فہرست : ایسی فہرست جس میں قیمتیں درج ہوں؛ فہرست قیمت۔

Priceite : (n)[f.name of Thomas'price' an american metallurgist.] کیلشیم کا آبدار بوریٹ جو برف جیسے سفید تودوں کی شکل میں ملتا ھے۔

Priceless :(a) (۱) انمول : بے بہا : بے قیمت: جس کی قیمت کا تعین ممکن نہ ہو: جس کی قیمت نہ لگائی جا سکے۔ (۲)(سوقیانہ) نہایت مضحك : بے انتہا لغو: اپنی لغویت میں لاجواب: بے سروپا: نا معقول : مہمل۔ (۳) جو بازار میں نہ بکتی ہو: جو دولت کے عوض نہ خریدی جا سکے۔ (۴) بے قیمت: مہمل: بے مصرف : ناقص : فضول : ناقدر۔

Pricelessness : (n & a) (۱) انمول پن: بے بہائی : بے قیمت ہونا: گراں قدر۔ (۲)( سوقیانہ ) انتہائی لغویت: حد درجہ مضحکہ خیزی۔ (۳) بے قدری: نا قدری۔

Pricey / Pricy : (a) (روز مرہ ) خرچیلا: گراں : قیمتی۔

Prick : (n) [OE. 'prica'.] (۱) چھید : چھیدن: چبھن : سوراخ: ننھا سوراخ : ننھا سوراخ یا ویسا نشان۔ (۲) (جمع) چھیدنے سے جو نشان پڑ جائے : سوراخ۔ (۳) (قدیم) آر: خار: کانٹا: سوئی : چبھنے یا چھیدنے والی چیز۔ (۴) (عام) عضو: تناسل : آلۂ تناسل: ذکر۔ (۵) (بیطاری) گھوڑے کے تلوے کا زخم یا سوراخ۔ (٦) کوئی نوکیلا اوزار (سوئی وغیرہ) چبھا کر بنا یا ہوا باریك نشان۔ (۷) نوکیلا ہتھیار یا اوزار : ڈنك۔ (۸) گول موڑا ہوا تمباکو کا چھوٹا پتا۔ (۹) چبھونے یا چھیدنے کا عمل : چبھن : ننھا سوراخ۔ (۱۰) (مجازاً) چبھتا ہوا احساس: احساس ندامت : ملامت : پشیمانی: تاسف: (نفسیات) ملامتِ نفس( خصوصاً Pick of conscience میں)۔

To kick against the pricks : (بیلوں کا ) ارئی چبھتے ہی لات چلانا: ارئی پر لات مارنا: (مجازاً) دیوار سے سر پھوڑنا: لات مار کر کھانا: بے کار مزاحمت کر کے نقصان اٹھانا: کانٹوں کو ٹھوکر مارنا: ( بحوالہ کتاب اعمال باب ۹ آیت ۵)۔

Prick : (v) [OE. 'prician' .] (۱) چھیدنا: سوراخ کرنا: چبھونا (کوئی تیز نوك والی چیز )۔ (۲) گھسانا: گڑونا: بھونکنا : گھونپنا: (مجازاً) چبھنا: تکلیف دینا۔ (۳) (قدیم) ایڑ لگانا: ٹھوکر لگانا: گھوڑا ڈال دینا: گھوڑا بڑھانا: آر لگانا: آر چبھونا۔ (۳) ارئی دینا: (مجازاً) اکسانا: ابھارنا: بھڑکانا: مہمیز کرنا: مہیّج کرنا: چھیڑنا۔ (۴) پیش قدمی کرنا : گھوڑے پر سوار ہو کر آگے بڑھنا : سوار ہو کر آگے بڑھنا۔ (۵) ( off,out کے ساتھ) نشان لگانا: نشان کرنا (سوراخ بنا کر) : انتخاب کرنا: نقطے لگا کر فہرست میں سے کسی کو منتخب کر لینا: (اس طرح افسر بلدیہ کا) انتخاب کرنا: نقطے لگانا: نشان لگانا: کسی نمونے پر نقطے لگانا: نقطوں کے ذریعہ ( سمت یا مقام کی) نشاندہی کرنا: نقطے لگاکر خاکہ بنانا: ڈیزائن تیار کرنا۔ (٦) کسی نوکیلی چیز سے زخمی کرنا: تکلیف پہنچانا: (اس نوکیلی چیز کا) چبھنا: تکلیف دینا۔ (۷) (بیطاری) نعل بندی میں گھوڑے کے تلوے تك ٹھونك دینا جس سے وہ لنگڑا نے لگے۔ (۸) احساس کی چبھن ہونا: احساس کی چبھن میں مبتلا کرنا: احساس ملامت و ندامت یا تاسف میں مبتلا کرنا۔ (۹) (مجازاً) شدید ذہنی کرب میں مبتلا کرنا: خجالت گناہ یا ملامت نفس کی چبھن میں مبتلا کرنا: نیش ملامت کا ہدف بنا دینا: رنجیدہ کرنا: تکلیف دینا: مغموم و متاسف کرنا: آزردہ کرنا۔ (۱۰) تیز نوکیلا یا چبھنے والا ہونا: چبھ جانا: گڑ جانا: گھس جانا: احساس چبھن پیدا کرنا۔ (۱۱) اس طرح سے گھسنا کہ گویا چھید ڈالے گا: ( کسی چیز میں) چبھنا: چبھانا: زخمی کرنا۔ (۱۲) (خرگوش کا) دوڑنے میں زمین پر قدموں کے نشان بنانا: (خرگوش کے) پنجوں کے نشانات ڈھونڈنا یا پانا: پنجوں کے نشانات سے خرگوش کا) پتا لگانا یا پتا پانا۔ (۱۳) چبھن یا جھنجھناہٹ محسوس کرنا۔ (۱۴) (شراب وغیرہ میں) ترشی ہونا: کھٹی ہونا۔ (۱۵) زمین پر بنے سوراخوں میں (ننھے) پودے لگانا: روپنا۔ (۱٦) (آواز سننے کے لئے جانوروں کا ) اپنے کان کھڑے کرنا: چوکنا: (انسان کا ) گوش وا کرنا: متوجہ ہونا: گوش بر آواز ہونا۔ (۱۷) (اس طرح) کھڑا ہونا (کہ نوك اوپر ہو) ( up کے ساتھ)۔ (۱۸) (لکڑی پر پالش کرنے سے) پہلے استر کو کھردرا بنانا( up کے ساتھ)۔

To prick a bubble /-the bladder: (کسی بڑی شخصیت کا) کھوکھلا پن ظاہر کرنا: (کسی چیز یا شخصیت کو جسے نہایت اہم سمجھا جاتا ہو) بے نقاب کرنا: اس کی اصلیت ظاہر کردینا: بھنڈا پھوڑ دینا: بھانڈا پھوڑدینا۔

To prick for : نقطے لگا کر کسی چیز کا انتخاب کرنا یا فیصلہ کرنا: کوئی چیز چبھا کر آزمانا: تجربہ کرنا: ابتلا میں ڈالنا: آزمائش کرنا۔

To prick (in) the belt /-garter/-loop : متلون مزاج ہونا۔

To prick up : (لکڑی پر پالش کرنے میں) پہلے استر کو کھردرا بنانا۔

To prick up one's ear to : کان کھڑے کرنا؛ چوکنا ہونا؛ متوجه ہونا؛ گوش بر آواز ہونا.

Prick-ear /Prick ear : (۱) (جمع) بعض حیوانات کے کھڑے اور نوکیلے کان : (خصوصاً) کتوں کے کان : (مجازاً) آدمی کے کان جو سننے کے لئے تیار ہوں؛ گوش بر آواز. (۲) انگلستان کی جمہوری جماعت کے افراد پر اطلاق ہوتا ہے جو سترھویں صدی کی جنگ میں شریک تھی. یه لوگ سر کے بال چھوٹے رکھتے تھے جس سے کان زیادہ نمایاں ہو جاتے تھے.

Prick-eared : (a) (۱) (حیوانیات) راست گوش : کھڑے کان والا. (۲) (مجازاً) چونکنا؛ گوش بر آواز ہونا؛ متوجه؛ چوکس : کان کھڑے کئے ہوئے. (۲) (آدمی) جس کے سر کے بال بہت چھوٹے ہوں جس سے کان نمایاں نظر آئیں؛ (بطور علامت) خودبین؛ خودپسند : خود نما؛ شیخی باز.

Prick-hedge : (n) کانٹوں کی باڑ : کانٹوں کا گھیرا یا احاطه.

Prick-line : (n) نقطوں کی لکیر : نقطوں سے بنی ہوئی لکیر : خط نقطه.

Prick-post : (n) (انجینیئرنگ) درمیانی چھتی؛ کسی فریم کا بغلی یا ثانوی کھمبا.

Prick-seam : (n) ایك مخصوص ٹانکا یا سلائی جو دستانوں میں ہوا کرتی ہے : نیز توصیفاً.

Prick-song : (n) (۱) تحریر نغمه کی مدد سے گایا ہوا نغمه : تحریر نغمه. (۲) لکھا ہوا گیت یا راگ : سادہ سر کا نغمه.

Prick-tobacco : (n) گول موڑا ہوا تمباکو کا چھوٹا پتا.

Prick-up : (v) (اس طرح سیدھا) کھڑا ہونا (که نوك اوپر ہو).

Prick-wheel : (n) دستے سے جڑا ہوا : دانے دار پہیا جس سے زین ساز یکساں فاصلوں پر ٹانکے لگانے کے لئے نشانات لگاتے ہیں.

Pricker : (n) (۱) آنکس مارنے والا؛ سوئی چبھونے لگانے والا؛ تکلیف دینے والا؛ (مجازاً) اکسانے والا؛ ابھارنے والا؛ چھیڑنے والا؛ بھڑکانے والا؛ آمادہ کرنے والا؛ ورغلانے والا. (۲) گھوڑ سواری کرنے والا : گھوڑ سوار : شہسوار. (۳) سوار شکاری؛ گھوڑ سوار شکاری. (۴) چھیدنے یا سوراخ کرنے والی چیز؛ سوئی؛ سوجا؛ آر؛ چھیدنی.

Pricket : (n) [AL. 'prikettus '.] (۱) شمع گیر : شاخهٔ شمعدان؛ شمعدانی شاخه دار : نوکیلا شمع دان جس میں موم بتی لگاتے ہیں. (۲) ہرن جو عمر کے دوسرے سال میں ہو اور جس کے سینگ ابھی سیدھے کھڑے اور بے شاخ ہوں؛ دو ساله ہر نوٹا؛ دوساله ہرن؛ جوان ہرن کا بے شاخ سینگ.

Pricket candlestick : (n) شمع دان جس میں ایك یا زیادہ شاخیں ہوں.

Pricket sister : (n) دوساله ہرنی : دوساله ہرنوٹی.

Pricking : (n) (۱) چبھونے ، گھونپنے ، چھیدنے ، سوراخ کرنے یا اس طرح زخمی کرنے کا عمل ؛ (a کے ساتھ جمع میں) کوئی چیز جسے چھید کر چھلنی کر دیا گیا ہو. (۲) چبھن ؛ ٹیس : جھنجھناہٹ : جھنجھنی؛ چھیدن : خلش؛ کھٹك؛ کسك. (۳) خرگوش کے پنجے کا نشان یا ان نشانات سے بنی ہوئی راہ. (۴) پہلے استر کو کھر درا بنانا (up کے ساتھ).

Prickle : (n) [OE. 'prical.'] (۱) خار : کانٹا؛ خارچه : سوئی :سول. (۲) خارچه : چھوٹا سا کانٹا. (۳) خارپشت وغیرہ کے نوکدار سخت کانٹے . (۴) (مجازاً) ذہن یا احساسات کو مجروح کرنے والی بات؛ چبھنے والی بات : تلخ یا تیکھی بات (عموماً جمع).

Prickle :(n) [of unkn , origin .] (۱) ٹوکرا : ٹوکری :ڈلیا : بید کی بنی ہوئی ٹوکری. (۲) جالی دار ٹوکرا (خصوصاً وہ جو اناج وغیرہ ناپنے کے لئے استعمال ہوتا ہے).

Prickle : (v) (۱) کانٹے چبھانا؛ چبھانا ؛چھونا؛ سالنا؛ چھیدنا؛ آنکس چبھونا؛ اڑی دینا؛ اکسانا؛ ابھارنا؛ متحرك کرنا ؛ مہمیز کرنا. (۲) چبھنا؛ چھدنا؛ سلنا؛ چبھن پیدا کرنا. (۳) اس طرح جھنجھنانا جیسے کچھ چبھو دیا گیا ہو.

Prickle-back : (n) تین کانٹوں والی مچھلی : ایك قسم کی مچھلی جس کی پشت پر تین کانٹے ہوں؛ تین کانٹوں والی ٹنگرا مچھلی .

Prickle cell : (n) (خلویات) خار دار خلیه.

Prickliness : (n) چبھن : جھنجھنی : چنچناہٹ؛ خلش : سنسناہٹ : جھنجھناہٹ .

Prickling : (n) چبھن : چھیدن : خلش : کھٹك : کسك.

Prickling : (a) چبھنے والا؛ چھیدنے والا؛ خلش آمیز :پر خلش .

Prickling wheel : (n) (میکانیات) خاری پہیّا.

Pricklouse : (n) (بول چال) درزی (کاتمسخر آمیز نام).

Prickly : (a) (۱) کانٹے دار : خار دار : کٹیلا : شولی : نکیلا؛ چبھنے والا؛ چھیدنے والا؛ (حیوانیات) نیش دار؛ ڈنك والا. (۲) سنسناہٹ کا؛ جھنجھناہٹ کا : چلچلاہٹ کا؛

چنچناہٹ والا۔

Prickly ash : (n) ایک خوشبو دار شمالی امریکی جھاڑی۔

Prickly heat : (n) حصفہ؛ گرمی دانے؛ انہوڑیاں؛ گھچی؛ گھموری۔

Prickly palm : (n) نخل ہندی؛ مغربی ہند وستانی کھجور۔

Prickly pear : (n) چپل سمینڈ؛ انجیر تیفی؛ (نباتیات)؛ صبار؛ ناگر پھنی؛ بھٹ کٹیا۔

Prickly pole : (n) دیکھو Prickly palm

Prickly rat : (n) جنوبی افریقی چوہا جس کے بال سخت نکیلے یا خاردار ہوتے ہیں۔

Prickwood : (n) (۱) مضبوط لکڑی والا ایک درخت جس سے تکلے یا برچھے بنائے جاتے ہیں۔ (۲) جنگلی ترانیا (ایک درخت جس کا پھل زیتون کے برابر اور اس کے مشابہ ہوتاہے۔

Pricky : (a) (بول چال) دیکھو Prickly

Pride : (n) [late OE. 'pryde' .] (۱) غرور؛ تکبر؛ خود بینی؛ خود پسندی؛ عجب؛ اتراہٹ؛ کبر؛ نخوت؛ باد غرور۔ (۲) شیخی؛ فخر و مباہات؛ ناز؛ گھمنڈ؛ افتخار۔ (۳) آن بان؛ شان و شوکت؛ جاہ و جلال؛ کرو فر؛ نام و نمود۔(۴) (نیز Proper pride) بجا فخر؛ بجا ناز؛ بجا غرور؛ (نیز) فخر بیجا۔ (۵) خودداری؛ رکھ رکھاؤ۔ (۶) بہترین حالت؛ اوج؛ عروج؛ شباب۔ (۷) فخر؛ باعث فخر؛ موجب افتخار؛ مایۂ غرور۔ (۸) (کسی طبقے ملک وغیرہ کے) اکابر؛ عما ئدین؛ فخر ملک یا قوم؛ (پودوں کے نام کے ساتھ بھی آتا ہے)۔ (۹) گھوڑے کی جرأت؛ حوصلہ؛ جوش؛ دم خم۔ (۱۰) (حیوانیات) گرمی؛ مادہ کی مستی؛ چداس؛ تمائل جنسی؛ شہوت؛ حرارت و ذوق جنسی (مادہ پالتو جانوروں کا)۔ (۱۱) (شاہین بازی) شان فضیلت؛ غرور فضیلت؛ غرور جاہ؛ تکبر جلالی؛ اس کا فخر۔ (۱۲) شیروں کا جھنڈ؛ (شکاریات لکھنے والوں کی زبان)۔ (۱۳) (جمع) (خاص کر مڈ لینڈ) مردانہ آلات تناسل۔

False pride : فخر بے جا؛ ناز بے جا۔

In his pride : رقصاں مستی میں؛ مست و بے خود؛ نقابت؛ ناچتے ہوئے مور کا نقش؛ طاؤس رقصاں؛ طاؤس پرکشادہ؛ پرکشادہ مور؛ ناچتا ہوا مور۔

London pride : ایک پودے کا نام۔

Peacock in his pride : (نقابت) دیکھو In his pride

To take a pride in : فخر کرنا؛ ناز کرنا؛ باعث فخر یا موجب افتخار سمجھنا۔

Pride : (n) (۱) دریاؤں یا میٹھے پانیوں میں رہنے والی مچھلی؛ مار ماہی کی ایک قسم؛ یہ Sand-pride بھی کہلاتی ہے۔ (۲) بچہ مارماہی۔

Pride : (v) (۱) مغرور ہونا؛ متکبر ہونا؛ تکبر کرنا؛ مباہات کرنا؛ بڑائی جتانا؛ خود کو بڑا سمجھنا۔ (۲) خود کو مغرور بنانا یا ظاہر کرنا؛ خود نمائی کرنا؛ غرور دکھانا؛ (کسی معمولی بات پر) فخر کرنا؛ متفخر ہونا؛ جھوٹا طرہ لگانا؛ نازاں ہونا۔ (۳) (کسی کو) مغرور بنانا؛ کبر و نخوت سے بھر دینا۔ (۴) (پرند کا) پروں کو پھیلانا یا پھلانا۔

Pride and vanity : (n) (نفسیات) فخر و عجب۔

Pride of barbados : (n) ایک چھوٹا درخت یا جھاڑی جو خاردار ہوتی ہے اور جس کے چمکیلے زرد اور سرخی مائل نارنجی پھول نہایت خوشنما ہوتے ہیں۔

Pride of california : (n) کیلیفورنیائی جنگلی مٹر کے بڑے بڑے گلابی اور بنفشی رنگ کے پھول؛ برائے زیورات اس کی کاشت کی جاتی ہے۔

Pride of China / -India : (n) زیتون تلخ۔

Pride of life : (n) تکبر؛ غرور؛ کبر و نخوت؛ دنیاوی نخوت و غرور۔

Pride of london : (n) دیکھو London-pride

Pride of place : (n) (۱) شان فضیلت؛ تکبر جلال؛ غرور جاہ۔ (۲) جائے پیدائش پر فخر؛ اپنے وطن پر ناز کرنا۔

Pride of the morning : (n) صبح کی کہر یا ترشح (جس کے بعد دن اکثر سہانا ہوتا ہے)؛ وقت طلوع کی بارش۔

Pride of the peak : (n) (خاص کرجنوب مشرقی امریکی) ثعلبیہ یا مصری جس کے پھول خوشنما ہوتے ہیں۔

Pride of the world : (n) تکبر؛ غرور؛ کبر و نخوت؛ دنیاوی نخوت و غرور۔

Pride will have a fall : (prov.) غرور کا سر نیچا۔

Prideful : (a) (خصوصاً اسکا تستان) پر غرور؛ پر تکبر؛ پر فخر؛

کبر و نخوت سے بھرا ہوا ؛ مغرور؛ متفخر؛ گھمنڈی ؛ متکبر؛ نخوت مزاج ؛ مدفع؛ دماغ آور ؛ شوخ چشم ؛ خود نما۔

Pridefully : (adv.) مغرورانہ؛ متکبرانہ؛ ازراہ کبر و نخوت؛ شوخ چشمانہ۔

Pridefulness : (n) غرور ؛ تکبر؛ گھمنڈ ؛ شان ؛ کبر و نخوت ؛ فخرو مباہات۔

Prideless :(a) اوچھا؛ خودداری سے خالی ؛ بے نخوت ؛ بے تمکنت ؛ بے تکبر ؛ عزت نفس سے عاری۔

Pridelessly :(adv.) اوچھے پن سے ؛ غیر خوددارانہ؛ عزت نفس سے عاری ہو کر۔

Prie-dieu : (n) (۱) (عبادت) رکوع کی چوکی ؛ رکوع گاہ۔ (۲) رکوع کرنے کی کرسی ؛ رکوع کی کرسی:(نیز Prie-dieu chair) ۔

Priest : (n) [OE.'Preost'.] (۱)پجاری ؛پادری؛ پروہت؛ کاہن؛ آخوند؛ کشیش یا قسیس جس کا درجہ مابین شماس و اسقف ہو؛ خادم دین؛ معلم روحانی؛ ملاّ؛ امام ؛ پادری؛ گرو؛ مرشد؛ پیشوا؛ خادم مذبح؛ خادم قربان گاہ ؛ عامل عشائے ربانی۔ (۲) غیر عیسائی یا غیر اہل کتاب لوگوں کا پروہت یا مذہبی پیشوا۔ (۳) ماہی کش موگری ؛ ماہی کش ڈنڈا؛ ماہی کش (پکڑی ہوئی مچھلی کو مارنے کی موگری ، ڈنڈا یا کوئی ایسی چیز )۔ (۴) حسین کبوتروں کی ایک جنس ؛کبوتر زیبا؛ لقا کبوتر۔

High priest : (خصوصاً یہودیوں کا) مربّی اعظم ؛ ملائے اعظم ؛ بڑا پروہت؛ کاہن اعلیٰ۔

Priest : (v) کسی کو پادری بنانا؛ ملا بنانا؛ پروہت بنانا؛ قسیس بنانا؛ کاہن بنانا ؛ کسی کو پادری بنانے کا فرمان جاری کرنا۔

Priest-cap : (n) (۱) پادری کی ٹوپی ؛ کلاہ کاہن؛ کاہنی کلاہ ۔ (۲) (قلع بندی ) قلعے کی بیرونی دھس بندی یا فصیل جس کے تین زاویے باہر نکلے ہوئے اور دو اندر دھنسے ہوئے ہوں۔

Priest-in-the-pulpit : (n) جنگلی اے رم( Arum ) ؛ ایک پودے کا نام۔

Priest of nature : (n) پرستار فطرت ؛ فطرت کا پجا ری ۔

Priest of science : (n) پرستار علوم طبعی ؛ پرستا رسائنس ۔

Priest-ridden : (a) پادری کے زیر نظام ؛ پادری کے نظم و ضبط میں ؛ پادری کے تحت ؛ ملا راجی؛ پروہت را جی ؛ جہاں مُلانوں کی حکومت ہو؛ ملا زدہ ۔

Priest-vicar : (n) نائب ملا ؛ نائب پادری ؛ نائب پروہت ؛ نائب امام ؛ نائب پیشوا۔

Priestcraft : (n) مذہبی پیشوا کا دنیادارانہ رویہ ۔

Priestdom : (n) پادریت ؛کہانت ؛ پادریوں کی حکمت یا حکمرانی۔

Priestess : (n) (۱) پجارن ؛ کاہنہ ؛ پادری عورت۔ (۲) (روز مرہ) پادری کی عورت ؛ پادری کی بیوی ؛ زوجہ کاہن ؛ پروہتائن۔

Priest hood : (n) (۱) ملا گیری ؛ پروہتائی ؛ پادری کا عہدہ یا کام ؛ پادریت ؛ پادری ہونے کی حالت؛ پادریوں کا نظام ؛ پادریو ں کی (ایک) جماعت؛ نیز مجازاً۔

Priestism : (n) پادریت ؛ ملا گیری ؛ مشیخت ؛ (مخاصمانہ استمال)۔

Priestless : (a) بے پیر ؛ بے مُلاّ؛ بے پروہت ؛ لا کاہن۔

Priestlike : (a) ملا صفت؛ پروہت جیسا؛ پادری طبیعت؛ پادریوں کی خصوصیت کا یا اس کے شایان؛ پروہتی؛ پاک ؛ متبرک ؛ مقدس ؛ مرشدانہ ؛ مشا ئخانہ ۔

Priestlike : (adv.) پادری کی طرح ؛ پادری یا پادریت کے انداز میں ؛ مرشدانہ؛ مشا ئخانہ؛ پروہت کے طور پر ۔

Priestliness : (n) پروہتائی ؛ ملائیت؛ ملاپن ؛ ملا گیری ؛ کہانت ؛ قسیسیت ۔

Priestling : (n) ملاّنا ؛ غیر اہم ؛کم حیثیت یا کم عمر مذہبی پیشوا پروہت وغیرہ (عموماً حقارت آمیز)۔

Priestly : (adv.) (۱) ملایانہ ؛ ملا صفت ؛ شایان ملا؛ پادری؛ پروہت وغیرہ کا ؛ اس کے مانند یا اس سے متعلق ؛ مرشدانہ ؛ مشائخانہ ؛ پروہتی ؛ پاک ؛ مقدس ؛ متبرک ۔ (۲)پروہت جیسا ؛ پروہت یا کاہن کی خاصیت کا ؛ پادری کے شایان ۔ (۳) جو پادری ہو۔

Priestly code : (n) (تنقید عہد نامۂ عتیق) ضابطۂ کہانت ؛ انجیل کی چھ کتابوں کے بعض حصے جو مذہبی رسوم ؛ قوانین؛ وغیرہ پر مشتمل ہیں۔

Priestly writer : (n) مصنف ضابطۂ کہا نت ؛ مذکورہ بالا حصے کا لکھنے والا۔

Priest's cap : (n) دیکھو Priest-cap

Priest's hole : (n) (تعزیری قوانین کے زمانے میں کسی رومن کیتھولک پادری کی جائے پناہ ؛ چھپنے کی جگہ۔

Priest 's hood : (n) جنگلی لے رم(Arum) ؛ ایک قسم کا پودا (اس کے غلاف کی شکل کی بنا پر یہ نام پڑا)۔

Prig : (n) [of unkn. origin. ] (۱) رفتار گفتار میں بے حد محتاط ؛ بات چیت اور اطوار میں اتنی احتیاط کرنے والا کہ ناگوار ہو۔ (۲) خود پسند ؛ خود بین ؛ خود نما۔ (۳) نصیحت فروش۔ (۵) (عام) چور۔

Prig : (v) (۱) (عام) چرانا ؛ چوری کرنا ؛ اڑ جانا؛ ہاتھ مارنا۔ (۲) (اسکا تستان و شمالی بول چال ) مول تول کرنا؛ سسک سسک کے دام لگانا؛ خرید تے وقت حجت کرنا یا جھگڑنا ؛ (مجازاً) منفعت بخش سودا کرنا۔ (۳)سخت اصرار کرنا؛ پیچھے پڑ جانا ؛ استدعا کرنا ؛ التماس کرنا؛ مانگنا؛ التجا کرنا۔

Prigger : (n) (عام) چور ؛ دزد۔

Priggery : (n) (۱)رفتار گفتار میں ناگوار یا بے احتیاط؛ خود پسندی؛ خود نمائی ؛ نصیحت فروشی۔ (۲) خود پسندانہ یا نصیحت فروشانہ فعل یا برتاؤ۔

Piggerish : (a) جس میں ضرورت سے زیادہ یا ناگوار حد تک احتیاط ہو؛ خود نما ؛ خود بین ؛ خود پسند ؛ شیخی باز ؛ نصیحت فروش؛ رفتار گفتار میں ناگوار : حد تک احتیاط برتنے والا؛ بے حد محتاط ؛ نکتہ گیر ؛ ایرادی؛ سخت گیر۔

Priggishly : (adv.) خود پسندانہ ؛ خود نمایانہ؛ نصیحت فروشانہ؛ خود بینی سے ؛ رفتار گفتار میں انتہائی محتاط ہو کر۔

Priggishness :(n) رفتار گفتار میں حد سے زیادہ یا ناگوار؛ حد تک احتیاط ؛ خود بینی ؛ خود پسندی؛ خود نمائی ؛ نصیحت فروشی ؛ شیخی۔

Priggism :(n) دیکھو Priggishness

Prill : (n) [Phonetic var. of 'pirle'. ] (مقامی) نہر جاری؛ بہتے پانی کا چھوٹا چشمہ ؛ نالہ یا ندی۔

Prill : (n) [Local term in Corn wall.] (۱) (معدنیات) (کارنوال کی تانبہ کان کنی میں) تانبے کی چھنی ہوئی یا صاف کی ہوئی کچدھات جس کے چھوٹے ریزے الگ کر دیئے گئے ہوں؛ مصفّی کچدھات۔ (۲)ایسی کچدھات کوکٹھالی میں

گلا کر پرکھنے سے حاصل شدہ گولی یا گھنڈی (امریکا و نوآبادیات)۔

Prim : (a) [Origin doubtful.] (۱)(شخص، گفتگو، اطوار) رسمی؛ باضابطہ ؛چھاتلا؛ نا مناسب طور پر متین ؛ سنجیدہ ؛ نازک مزاج ؛ تکلف شعار ؛ مقطع اور با قاعدہ ؛معتاد۔ (۲)(اشیاء)رسمی؛حسب قاعدہ؛ معین ؛ بے لوچ ؛پرتکلف۔

Prim : (v) (۱)متانت اختیار کرنا ؛ بننا۔ (۲) چہرے اور لبوں کی ایسی وضع بنانا کہ متانت مترشح ہو۔ (۳) مناسب آرائش۔

To prim up : ناک بھوں سکوڑنا؛ انجان بننا۔

Prima : (n) اطالوی زبان میں Prima کی تانیث جوPrimadonna اور دیگر محاوروں میں مستعمل ہے (خاص کر موسیقی میں) پہلا ؛ اول ؛ خاص؛ نخست؛ نخستین ؛ اعلیٰ ؛ صدر ؛ مقام۔

Prima : (n) [L. 'prima '.] (ٹائپوگرافی) آئندہ صفحے کا پہلا لفظ جو مطبوعہ (یا مخطوطہ) صفحے کے آخر میں نیچے لکھ دیا جاتا ہے۔

Prima ballerina : (n) سنگت میں صدر رقاصہ۔

Prima buffa : (n) اوپیرا میں مزاحیہ گانے یا گیت والی عورت؛ صدر نقالہ یا گائیکی یا مغنیہ۔

Prima donna/-donne/-donnas. : (n) اوپیرا کی اولین یا صدر مغنیہ ؛ مکھیہ گائیکا ؛ صدر گائن۔

Prima facie : (adv.) [L. 'prima facie '.] بدیہی ؛ واضح ؛ مشہود ؛ بارز۔

Prima facie : (adv.) بادی النظر میں؛ بادی النظری؛ بظاہر؛ بہ یک نگاہ ؛ پہلی نظر میں ؛ بدیہی طور پر۔

Prima facie case : (n) (قانون) مقدمۂ بادی النظری (وہ مقدمہ جس میں شہادت ایسی ہو کہ اس کی تردید کے لئے فریق مخالف کو لازماً جواب دہی کرنی پڑے)۔

Prima facie evidence : (n) (قانون) بادی النظری شہادت۔

Prima fronte : (adv.) [L.] پہلی نظر میں ؛ بادی النظری ؛ بدیہی طور پر؛ بظاہر۔

Prima Giedi : (n) (علم النجوم ) راس الجدی (ستارہ)۔

Prima vista : (n) (تحریر نغمہ ) دیکھتے ہی ( یعنی بغیر مشق کے) گانا

Primary action : (n) (طب) اوّلی فعل : بنیادی عمل۔

Primary amputation : (n) (جراحی) ابتدائی قطع عضو : وہ عمل جراحی جو سوزش سے پہلے کیا جائے : قطع عضو جو ممکنہ حد تک بالکل اولین مرحلے میں (ورم یا سوزش آنے سے قبل ہی) انجام دیا جائے۔

Primary assembly : (n) (۱) ابتدائی جلسہ یا اجتماع۔ (۲) دیکھو Primary meeting۔

Primary axis : (n) (نباتیات) بڑا ڈنٹھل : بڑی ٹہنی۔

Primary battery : (n) (برقیات) ابتدائی مورچۂ برقی: وہ بیٹری جس میں برقی رو پیدا ہوتی ہے۔

Primary body : (n) (نباتیات) اصل جسم : ابتدائی جسم۔

Primary body cavity : (n) (حیوانیات) اصل قعر نہوض۔

Primary bow : (n) (موسمیات) اول قوس قزح۔

Primary causes : (n) (فلسفہ) اسباب اوّلی: اسباب اولیں: بنیادی اسباب۔

Primary cell: (n) (برقیات) وولٹائی خانہ : ابتدائی خانہ۔

Primary circuit : (n) (برقیات) اصل دور۔

Primary coil :(n) (برقیات) ابتدائی کوائل : بنیادی تار (جو بیٹری سے برقی رو لے کر ثانوی تار میں پہنچتا ہے)۔

Primary colour :(n) لون اصلی : اصلی یا بنیادی رنگ (سرخ سبز اور بنفشئی یا سرخ ، زرد اور نیلا)؛ انہیں Simple colour یا Fundamental colour بھی کہتے ہیں۔

Primary current : (n) (برقیات) ابتدائی رو : اصلی رو۔

Primary education : (n) ابتدائی تعلیم : پرائمری تعلیم۔

Primary emotions : (n) (نفسیات) جذبات اولیہ : اولین جذبات۔

Primary evidence : (n) شہادت اول: اولین شہادت (جو کسی دستاویز کے اندر خود اس دستاویز کے سلسلے میں موجود ہو)۔(۲) دیکھو Prima facie evidence۔

Primary feather : (n) پرند کے پنکھ کا بڑا پر (جس کے سہارے وہ اڑتا ہے)۔

یا بجانا۔

Primacy : (n) [med. L. 'primatia'.] (۱) (سلسلے ترتیب : اہمیت یا اقتدار کے لحاظ سے) اعلیٰ : اول یا مقدم ہونے کی حالت : اولیت : مخصوص یا اعلیٰ عہدہ : عظمت : بزرگی : افضلیت : فوقیت : برتری۔ (۲) (کلیسا) روحانی سلسلے کا اعلیٰ مقام یا اعلیٰ ترین شخصیت : پیشوائے اعظم یا اسقف اعظم کا عہدہ یا منصب : (خصوصاً) کلیسائی صوبے کا حاکم اعلیٰ۔ (۳)(نفسیات) تقویم تاثر۔

Primage : (n) [AL. 'primagium'.] کرایۂ احتیاط: زر احتیاط (جو کرائے کے علاوہ مالکان جہاز کو اس لئے دیا جاتا ہے کہ مال کے اتار نے چڑھانے میں احتیاط برتی جائے)۔

Primage : (n) [f. prime (v).] پانی کی وہ مقدار جو بھاپ کی شکل میں بوائلر سے خارج ہو جاتی ہے۔

Primal :(a) [med. L. 'primalis'.] (۱) پہلا: ابتدائی: اولین: بنیادی : اصلی : اول : سب سے پہلے مرحلے کا: سب سے پہلے عہد کا : قدیم ترین : قدیمی۔ (۲) اہم ترین: اولین : سب سے پہلا : پرانی وضع کا۔ (۳) (ارضیات) طبقات الارض کے دور اولین کی (پرت) : اولین : بنیادی۔

Primality : (n) (شاذ) اول یا مقام ترین ہونا۔

Primally : (adv.) اولاً : اصلاً : ابتداءً: سب سے اول : پہلے پہل : بنیادی طور پر۔

Primarily : (adv.) اولاً : اصلاً : ابتداءً : ابتدائی طور پر: بنیادی طور پر: عنصری طور پر : مقدمتاً : اصولاً : اساسی طور پر : اساساً۔

Primary : (a) [L. 'primarius'.] (۱) اول : پہلا : قدیم ترین : اصلی: مقدماتی : اولیں۔ (۲) اصلی : پہلا: اوّلی : بدوی۔ (۳) اولیٰ: اہم ترین : خاص : مقدم۔ (۴) ابتدائی : مبتدیوں کا۔ (۵) (طبقات الارض) زیریں : زیریں طبقوں کا : قدیم حیاتی۔ (۶) (حیاتیات) ابتدائی : اوّل : عنصری :( نباتیات، حیوانیات) اعلیٰ : بڑا۔

Primary : (n) (۱) وہ شخص یا چیز جو ترتیب ، سلسلے یا اہمیت میں اول یا فائق ہو : کوئی چیز جس سے دوسری چیز پیدا یا مستخرج ہو : اصل : عنصر : (عموماً جمع) بنیادی چیز میں : ابتدائی چیزیں : مبادیات: ابتدائی اصول:اصل الاصول۔ (۲) Primary-planet کا مخفف۔ (۳) دیکھو Primary feather۔ (۴) (امریکا) Primary meeting assembly کا مخفف۔

Primary growth : (n) ابتدائی نمو؛ ابتدائی نشو و نما؛ ابتدائی بالیدگی: (جس میں قد بڑھتا ھے اور شاخیں یا زوائد پیدا ہوتے ہیں)۔

Primary instruction : (n) دیکھو Primary education

Primary intentions : (n) (منطق) تصورات اولیہ۔

Primary laws : (n) ابتدائی کلیات ؛ بنیادی کلیے۔

Primary matter : (n) (علم النجوم) اوّلی مادہ۔

Primary meeting : (n) ابتدائی جلسہ یا اجتماع : انتخاب عام کے لئے امیدواروں کے ابتدائی انتخاب کا جلسہ : (امریکا) اس مقصد سے کسی انتخابی حلقے میں کسی ایک پارٹی کے رائے دہندوں کا جلسہ۔

Primary meristem : (n) (خلویات) اوّلی مقسمہ۔

Primary mineral : (n) اصلی معدن۔

Primary narcissism : (n) ابتدائی نرگسیت : وہ عہد طفلی جب بچہ صرف اپنی جانب متوجہ رہتا ھے ، خارجی دنیا سے کوئی مطلب نہیں ہوتا۔

Primary planets : (n) (علم النجوم) سیارات اولیہ : سیارات اولیٰ : وہ سیارے جو بلا واسطہ سورج کے گرد گھومتے ہیں۔

Primary point : (n) بڑا شہر جہاں دیہاتوں سے بڑی مقدار میں زمینی پیداوار براہ راست پہنچتی ہیں۔

Primary protective layer : (n) ابتدائی یا بنیادی حفاظتی پرت (جو پت جھڑ کے وقت پتوں کی جڑوں میں ٹوٹنے کے مقام کے درمیان بن جاتی ھے تاکہ چھال بن جانے تک کھلے ہوئے خلیات کو خشک ہونے یا کسی بیماری کے زیر اثر آنے سے بچا جا سکے۔

Primary qualities : (n) (فلسفہ) اصلی خاصیات :خارجی اشیاء کی وسعت ، شکل اور ٹھوس پن۔

Primary rainbow : (n) دیکھو Primary bow

Primary retention : (n) (مقناطیس) ابتدائی اساک۔

Primary root : (n) (نباتیات) بیج اولین : اولیں جڑ۔

Primary scholar : (n) ابتدائی طالب علم۔

Primary school : (n) ابتدائی مدرسہ : مدرسہ ابتدائیہ : وہ مدرسہ جہاں جبری تعلیم دی جاتی ھے ؛ پرائمری اسکول۔

Primary sere : (n) (نباتیات) اوّلی سلسلہ۔

Primary tenses : (n) اصلی زمانے (ماضی ، حال ، مستقبل)۔

Primary voltage : (n) (برقیات) ابتدائی وولتاژ۔

Primary wire : (n) دیکھو Primary coil

Primas : (n) [L. 'primus'.] Primates کا (لاطینی) واحد : اعلیٰ حیوان : حیوان رئیسہ۔

Primate : (n) [ME. 'primat'.] (۱)(دینیات) اسقف اعظم۔ (۲) (حیوانیات) اعلیٰ حیوان : Primates کا انگریزی واحد۔

Primate of all England : (n) اسقف اعظم کنٹر بری۔

Primate of Engalnd : (n) اسقف اعظم یارك۔

Primate order : (n) (حیوانیات)فصیلۂ رئیسہ؛ سلسلۂ حیوانیات اعلیٰ.

Primates : (n) [mod.L.f. 'primus'.] (حیوانیات) حیوانات رئیسہ : حیوانات اعلیٰ : اعلیٰ ذوات الثدی : اعلیٰ مخلوق : دودھ پلانے والے جانوروں کا اعلیٰ ترین طبقہ جس میں آدمی ، بندر ، شب رو بندر (لیمور) اور لینیائی تقسیم طبقات کے اعتبار سے چمگادڑ شامل ہیں۔

Primateship : (n) اسقف اعظم کا عہدہ یا رتبہ : اسقف عظمیٰ۔

Primatial : (a) (۱)اسقف اعظم کا یا اس سے متعلق۔ (۲) حیوانات رئیسہ یا حیوانات اعلیٰ کا یا ان سے متعلق۔

Primatic : (n) (حیوانیات) پستان دار حیوانات کے طبقۂ اعلیٰ کا یا اس سے متعلق : حیوانات رئیسہ یا حیوانات اعلیٰ کا یا ان سے متعلق۔

Primatical : (a) اسقف اعظم کا یا اس سے متعلق۔

Prime : (n) [OE. 'Prim'- L. 'prima '.] (۱)(کلیسا)شرع کی روسے دن کا پہلا گھنٹہ (چھ بجے صبح یا طلوع آفتاب کا وقت) ؛ صبح کی عبادت (قدیم) ؛ علی الصباح : نور کا تڑکا : بھور : صبح : بامداد : سحر۔ (۲) (قدیم) وہ عدد جو ایسٹر کی تاریخ نکالنے میں استعمال ہوتا ھے : متباین عدد۔ (۳) (کسی چیز کا) آغاز : شروعات : ابتداء : شروع : ابتدائے عالم : آغاز کائنات :

(دنیا کا) قدیم ترین زمانہ: عہد اولیں۔ (۴) سال کا پہلا موسم: موسم بہار۔ (۵) حیات انسانی کا عہد شباب (عمر کے ۲۱ تا ۲۸ سال) (شاذ)۔ (۶) (حیات انسانی کا) دور شباب: بہار: عنفوان: (مادی یا غیر مادی اشیاء کا) بہترین زمانہ: پوری نشو و نما، قوت، خوبصورتی وغیرہ کا زمانہ۔ (۷) کسی گروہ کا بہترین یا اعلیٰ ترین شخص یا چیز: (کسی چیز کا) بہترین حصہ: اعلیٰ ترین حصہ: حصہ اولیٰ۔ (۸) (کیمیا) جو ہر واحد (مرکب کی اکائی کے طور پر)۔ (۹) شمشیر بازوں کا پیرا۔

High prime/ Prime large : تقریباً نو بجے صبح کا وقت: چاشت کے وقت سے ذرا پہلے۔

Prime : (n) [absol. use of Prime(a).] (۱) (ریاضیات) عدد مفرد: عدد اصم۔ (۲) کسی معیاری پیمانے کی وہ تقسیم یا وہ جزوی اکائی جو خود بھی اسی تناسب میں منقسم ہو سکتی ہو مثلاً ایک ڈگری کا ۱/۶۰ ایک منٹ (جس کا ۱/۶۰ سکنڈ ہو جاتا ہے)، ایک فٹ کا بارھواں حصہ، ایک انچ)۔ (۳) (موسیقی) کھرج۔ (۴) (طباعت) (Or1) کی علامت جو اوپر یا کسی لفظ یا شکل کے دائیں لکھی ہوتی ہے تاکہ مقدم کو موخر یا اول کو دوم سے ممیز کیا جا سکے۔

Prime : (a) [L. 'primus'.] (۱) (وقوع یا وقت کے تسلسل کے اعتبار سے) اول: مقدم: پہلا: قدیم۔ (۲) اعلیٰ: بلند مرتبہ: بلند رتبہ (شخص)۔ (۳) صدر: خاص: اہم ترین۔ (۴) عمدہ: بہترین: اعلیٰ درجے کا: اعلیٰ قسم کا (خصوصاً مویشی اور اشیائے خوردنی کے لئے)۔ (۵) ابتدائی: بنیادی: پہلا: جس سے دوسرے نکلے ہوں یا جس پر ان کا انحصار ہو: مبداء: مصدر: منبع۔ (۶) (ریاضیات) (عدد) اصم: مفرد (مثلاً ۲، ۳، ۵، ۷، ۱۱)۔ (۷) (عدد) اول: عددی سلسلے کا پہلا (عدد): اول: اولیٰ۔

Prime : (adv.) بہترین طور پر: بطریق احسن: بہت خوبی سے: بڑی نفاست سے۔

Prime : (v) [connected with Primage.] (۱) بھرنا: پر کرنا: بار کرنا: لادنا: چارج کرنا۔ (۲) بندوق (میں بارود) بھرنا: رنجک پلانا۔ (۳) (کسی شخص کے) کان بھرنا: پہلے ہی خبر پہنچانا: سکھانا: ہدایت کرنا: پہلے ہی سکھا پڑھا کر تیار کر دینا۔ (۴) شراب سے بھر دینا: خوب شراب پلانا: مخمور کر دینا: (مجازاً) خوب کھلانا: شکم سیر کرنا۔ (۵) پینٹ (رنگ) کو جذب ہونے سے بچانے کے لئے (کسی سطح کو) تیل وغیرہ کا استر دینا یا استر کاری کرنا: استر چڑھانا۔ (۶) (انجینیئرنگ) بوائلر کا بھاپ کے ساتھ پانی کو پھوار کی صورت استوانے میں جانے دینا۔ (۷) (چالو کرنے کے لئے پمپ وغیرہ کو) تیل وغیرہ دینا: زمین سے پانی نکالنے کے لئے پمپ میں پانی ڈالنا (تاکہ اس کی قوت کشش بڑھ جائے اور اس طرح پانی اوپر آسکے)۔

Prime : (v) [f. Prime (a. orn.)] (جوار کا) تھوڑے تھوڑے سے وقفے سے آنا: جلد جلد آنا۔

Prime :(v) [of. 'Unkn. origin.] (اب صرف بول چال میں) (درختوں کو) چھانٹنا: کاٹ چھانٹ کر درست کرنا: سنوارنا: سمانا: (شاخیں) تراشنا: کانٹ چھانٹ کر آراستہ کرنا۔

Prime : (v) [ of unkn.origin.] (مچھلی کا) چھلانگ لگانا: سطح آب سے اوپر اٹھنا: اچھلنا۔

Prime conductor : (n) (برقیات) جامع البرق۔

Prime cost : (n) (معاشیات) اصل لاگت: اصل قیمت (جسے دے کر سوداگر نے خریدا ہو)۔

Prime costs : ( n) (معاشیات) مصارف مقدم۔

Prime entry : (n) اتارنے سے پہلے جہاز کے دوتہائی قابل محصول مال کا اندراج (جس کی بناء پر تخمیہ لگا کر محصول ادا کیا جاتا ہے): (محصولی مال کا) اولیں اندراج۔

Prime factor : (n) (۱) عامل اولیٰ۔ (۲) (ریاضیات) جز اول: جز مفرد۔

Prime feathers : (n) دیکھو Primary feather

Prime fish : (n) خوراک کے لئے پکڑی جانے والی مچھلیوں کی زیادہ قیمتی قسمیں: کمیاب یا گراں قیمت مچھلیاں۔

Prime large : (n) دیکھو High prime

Prime meridian : (n) (علم النجوم) نصف النہار اول: ہاجرہ اولیٰ۔

Prime Minister : (n) وزیر اعظم: صدر اعظم: رئیس الوزراء۔

Prime mover : (n) (۱) (میکانیات) اصل محرک: محرک اول: محرک اصلی: بیدار حرکت۔ (۲) (انجینیئرنگ) اصل محرک انجمن۔ (۳) کسی مفید کام کا بانی: محرک یا موجد۔

Prime number : (n) (۱) (ریاضیات) عدد مفرد: عدد اصم۔ (۲) عدد متباثن۔

Prime ratio : (n) ابتدائی تحدیدی تناسب۔

Prime-song : (n) [repr.OE. 'Primsang'.] (تاریخ) (کلیسا) دن کے پہلے گھنٹے یا صبح کی عبادت کے لئے مقرر کئے ہوئے پادری کا عہدہ یا کام۔

Prime tone : (n) (موسیقی) کسی مرکب نغمے کا بنیادی سُر۔

Prime vertical : (a) (۱) دائرہ اول اسمت : متسامۂ اولیٰ : دائرہ مشرق و مغرب : افق مشرق و افق مغرب اور سمت الراس سے گذرنے والے ستاروں یا سیاروں کا بڑا دائرہ : بڑا عمودی دائرہ۔ (۲) شمالی و جنوبی ڈائل (Prime vertical dial)۔

Primely : (adv.) بطریق احسن : بہترین طور پر : بہت خوبی سے : بڑی نفاست سے۔

Primeness : (n) پہل : سبقت : اولیت : تقدم : علو : اصلیت : مصدریت : حسن : خوبی : بہتری : عمدگی : بلند مرتبہ ہونا : رفعت : برتری۔

Primer : (n) [med. L. 'primarius'.] (۱) پرائمر : قاعدہ : کتابچۂ مبادیات : کسی علم کی اولین یا ابتدائی معلومات کی کتاب : ابتدائی رسالہ : کسی موضوع پر ابتدائی یا تعارفی کتابچہ یا رسالہ : (مجازاً) اولین ذریعہ تعلیم۔ (۲) (تاریخ) انگریزوں کے (خصوصاً) دور اصلاح مذہب سے پہلے کی کتاب مناجات (جس میں دعاء عبادت وغیرہ کے طریقے درج تھے) : دعا نامہ : عبادت نامہ۔ (۳) ٹائپ کا ایک مخصوص سائز۔

Great primer : بڑا ٹائپ (جس کی سواچار سطریں ایک انچ میں آتی ہیں)۔

Long primer : لمبا ٹائپ (جس کی ساڑھے سات سطریں ایک انچ میں آتی ہیں)۔

Primer : (n) [f. Prim(v)+er.] (۱) رنجک پلانے والی چھڑ : پرانی وضع کی (توڑے دار) بندوق وغیرہ میں بارود بھرنے والی چھڑ : گز۔ (۲) ٹوپی ، استوانہ یا کوئی پرزہ جس سے کارتوس وغیرہ کی بارود آگ پکڑتی ہے : (فوج) شتابہ : بارود لگا ہوا بارود کا فتیلا۔ (۳) بارود بھرنے والا : رنجک پلانے والا۔

Prime fine : (n) (تاریخ) (جاگیرداری قانون) وہ رقم جو اراضیات کی بازیابی کے لئے مدعی کے ذریعہ بادشاہ کو ادا کرنا تھا۔

Primer seisin : (n) (تاریخ) (جاگیرداری قانون) تاج برطانیہ کا وہ حق جس کے تحت وہ کسی رعیت کے وارث سے اس کی جاگیر کی پہلے سال کی آمدنی وصول کر سکتا تھا۔

Primero : (n) [alt. of 'priera'.] تاش کی ایک قمار بازی جو سولہویں اور سترھویں صدی میں رائج تھی۔

Primeur : (n) (۱) ثمر پیش رس : معمولی یا مقررہ موسم سے قبل تیار کئے ہوئے یا اگائے ہوئے پھل ، پھول یا ترکاریاں : زودرس پھل : حاصل اول : میوۂ نوبر : میوۂ نخستین : پہلا پھل : فرزند اول : پہلوٹھی اولاد : پہلوٹھا بچہ۔ (۲) اخبار زودرس۔

Primeval/Primaeval : (a) [L.'primaevus'.] (۱) دنیا کے دور اولین کا۔ (۲) قدیم : ابتدائی : اصلی : قبل تاریخی : بدوی۔

Primevally : (adv.) قدیم حالت یا زمانے میں : دنیا کے دور اولین میں : اولین یا ابتدائی درجے میں : ابتدائی حالت میں : ابتدائی انداز میں : بدوی حالت میں۔

Primigene/Primigenial/ Prinigenian : (a) [L. 'primigenius'.] (۱) (حیوانیات) ابتدائی انداز کی قسموں پر اطلاق ہوتا ہے : ابتدائی۔ (۲) بکری : پہلوٹھا۔

Primigravid : (a) [mod. L. ' primigravida'.] اول حمل دار : جو پہلی بار حاملہ ہوئی ہو : جس کو پہلا حمل ہو : پہلوٹھے حمل والی۔

Primigravida/Primigravidas/ Primigravidae : (n) [mod. L.] وہ عورت جو پہلی دفعہ حاملہ ہوئی ہو : پہلوٹھے حمل والی : پہلی حاملہ۔

Primine : (n) [Fr. 'primine'.] (نباتیات) اول قشر تخمک : (ابتداءً) بیرونی قشر تخمک : (بعدہٗ) اندرونی قشر تخمک (اس اعتبار سے کہ اس کی تشکیل پہلے ہوتی ہے)۔

Priming : (n) (۱) پرانی وضع کے آتشیں اسلح میں بارود بھرنے یا رنجک پلانے کا عمل۔ (۲) اس طرح بھری ہوئی بارود : (نیز) شتابہ : بارود لگا ہوا فتیلہ : (فوج) رنجک : (کسی سطح کو) پینٹنگ کے لئے درست یا تیار کرنا۔ (۳) ابتدائی استرکاری میں استعمال کیا جانے والا مخلوط : اس مخلوط کا استر یا تہ : (فن) رنگ زمینہ۔ (۵) تھوڑے سے وقت میں اور مختصر طور پر سب باتیں بتا دینا : زور تعلیم۔ (۶) (انجینئرنگ) (انجن کے بوائلر کا) بھاپ کے ساتھ پانی کو پھوار کی صورت استوانے میں جانے دینا : تسریع۔

Primong : (n) (۱) تھوڑے تھوڑے وقفے سے مد و جزر آنا۔ (۲) مدو جزر کا جلد جلد آنا : تسریع مد : پیشروی مَدّ۔

Priming horn : (n) (۱) سینگ جس میں بندوقچی پہلے بارود لے جایا

کرتے تھے ۔ (۲) بارود سے بھرا ہوا سینگ جسے کان کن
مزدور یا شکاری اپنے ساتھ رکھتے ہیں ۔

**Priming needle : (n)** رنجك سو جا ۔

**Priming of the tides : (n)** (۱) تھوڑے تھوڑے وقفے سے مد و جزر آنا ؛
مدو جزر کا جلدجلد آنا ؛ تسریع مد ؛ پیشر وی مدّ۔

**Priming-wire : (n)** تیز نوك والا تار جس سے توپ وغیرہ میں گولہ یا
مسالہ ٹھونستے ہیں اور جسے توپ کے مسالے والے (یا
دھماکہ کرنے کے لئے بنائے ہوئے ) سوراخ میں ڈال کر
یہ دیکھتے ہیں کہ آیا وہ صاف ہے یا اس میں کچھ
پھنسا رہ گیا ہے۔

**Primipara : (n)** [L.f. 'primus +-parus'.from 'parere'.] عورت یا
مادہ جس نے پہلی دفعہ بچہ جنا ہو ؛ پہلونٹ ؛
پہلونت ؛ پہلن ۔

**Primiparous : (a)** پہلونث ؛ پہلونٹ والی ؛ جس نے پہلی دفعہ بچہ
جنا ہو ؛ پہلونٹی ؛ پہلونتی ؛ اول زا۔

**Primipilar : (a)** [L. 'Primipilaris'.] (رومائے قدیم) جو Centurian
ہو یا اس سے متعلق ہو ۔

**Primitive : (a)** [L.'Primitivus'.] (۱) اولی ؛ ابتدائی ؛ قدیم ۔(۲) قدیم
وضع کا ؛ سادا ؛ بھونڈا ؛ غیر مہذب ؛ وحشی ؛ ان گھڑ ؛
بدوی ۔ (۳) اصلی ؛ پہلا ؛ بنیادی ؛ اساسی ؛ مصدری ؛
ماخذی (بخلاف اشتقاتی ، استخراجی )۔ (۴) (صرف
و نحو ) غیر مشتق ؛ جامد ۔ (۵) ( ریاضیات ) ابتدائی؛
اصلی (خط ، شکل وغیرہ جس سے دوسرا خط یا شکل
کھینچی یا بنائی جائے )۔ (٦) (رنگ) اساسی ؛بنیادی؛
اصلی ؛ (سرخ ، سبز اور بنفشی یا سرخ زرد اور نیلا)۔
(۷)( ارضیات) اولیٰ عصری ؛ عصر اول کا ؛ دور اولین
کا۔ (۸) (حیاتیات) نشو و نما کے اولین دور کا ؛
نشو و نما کے نہایت ابتدائی دور میں ظاہر ہونے والا؛
اولیں بروزی ؛ جو تشکیل یا تخلیق کے اولین مرحلے
میں ہو ۔(۹) (سماجیات) غیر متمدن ۔

**Primitive : (n)** (۱) قبل تاریخی دور کا انسان ؛ بدوی دور کا آدمی؛
بدو ۔ (۲)( فن تنقید میں) نشاۃ ثانیہ سے قبل کے
دور کا مصور ؛ قدیم مصور ۔ (۳) اس مصور کی بنائی
ہوئی تصویر۔ (۴) غیر مشتق لفظ ؛ مصدر ؛ اصل لفظ ؛
بنیادی لفظ ؛ ماخذ ؛ مادّہ (جس سے دوسرے الفاظ بنے
ہوں)۔ (۵) (ریاضیات) ابتدائی یا اصلی خط ، شکل
وغیرہ ؛ کوئی ہندسی یا الجبرائی شکل جس سے
دوسری شکلیں نکلتی یا بنتی ہوں۔

**Primitive Church : (n)** کلیسائے قدیم ؛ ابتدائی مسیحی مذہب ۔

**Primitive circle /-plane : (n)** وہ سطح یا دائرہ جس پر ابھار بنایا
جائے ؛ بنیادی سطح ؛ بنیادی دائرہ ۔

**Primitive credulity : (n)** ابتدائی خوش اعتقادی ۔

**Primitive groove : (n)** (۱)وہ ہلکی لکیر یا نشان جو کسی بارور بیضے
میں جنین کی اولین نشاندہی کرتا ہے ۔ (۲) وہ
ریگھاری یا گہری لکیر جو (فقری جانداروں میں)
مندرجہ بالا نشان یا لکیر کی اوپری سطح پر ظاہر
ہوتی ہے اور ریڑھ کے آغاز کی نشان دہی کرتا ہے ۔

**Primitive Methodism : (n)** Primitive Methodist connection کے
اصول یا اس انجمن کی رکنیت یا حمایت ۔

**Primitive Methodist : (n)** مذکورہ بالا انجمن کارکن یا حامی ۔

**Primitive Methodist Connection: (n)** انجمن اصولیان قدیم؛ اصولوں
یا غیر مقلدوں (میتھوڈسٹ ) کی ایك انجمن جس
کو High Bourne نے ۱۸۱۰ء میں غیر مقلدوں سے
الگ ہو کر قائم کیا تھا (اس کا تعلق تبلیغ وغیرہ کے
ان ابتدائی یا قدیمی طریقوں سے رہا جن پر Wesleys
اور Whitefield نے کام کیا تھا )۔

**Primitive plane : (n)** بنیادی سطح ؛ وہ سطح جس پر کوئی ابھار بنایا
جائے ۔

**Primitive streak/ -trace : (n)** وہ ہلکی لکیر یا نشان جوکسی بارور
بیضے میں جنین کی اولین نشاندہی کرتا ہے ۔

**Primitively : (adv.)** اولاً ؛ ابتداءً ؛ اصلاً ؛ دور وحشت میں؛ غیر مہذب
قوم کی طرح ؛ غیر مہذب دور میں ؛ بھونڈے طریقے
سے ؛ بدوی انداز میں ؛ بدوی دور میں ؛بدوؤں کی طرح ۔

**Primitiveness : (n)** بدویت ؛ اصالت ؛ تقدم ؛ قدامت ؛ توحش ۔

**Primitivity : (n)** دیکھو Primitiveness

**Primly : (adv.)** [Fr. 'Prim'.] رسمی انداز میں ؛ تکلف شعارانہ ؛ مقطع
اور باقاعدہ طور پر ( جو ناگوار خاطر ہو)۔

**Primness : (n)** [f. as prec.] (شخصی ،گفتگو ، اطوار وغیرہ کا )
رسمی انداز؛ نا مناسب طور پر مقطع اور باقاعدہ
ہونا ؛ ضرورت سے زیادہ تکلف یا باضابطگی ۔

**Primo : (adv.)** [f.L. 'primus '.] اولاً۔

**Primo : (n)** [It.] دو آوازی یا دو سازی راگ یا گیت کا پہلا حصہ ؛
دوصوتی یا سہ صوتی نغمے کا پہلا حصہ یا پہلی

صوت : رہنما صوت : ابتدائی صوت ۔

Primogenial : (a) [modif. of L. 'Primogenius'.] (حیوانیات) بکری : پہلوٹھا : اولین : ابتدائی : پہلونٹی اولاد کا یا اس سے متعلق ۔

Primogenital/-tary : (a) [late L.'primogenitalis'.] پہلونٹ کا یا اس سے متعلق : پہلونٹی : مولود اول کا یا اس سے متعلق : پہلونٹی اولاد کا یااس سے متعلق : حق جیٹھائی کا یا اس پر مبنی ۔

Primogenitive : (a) وراثت اکبر : جاگیرداری نظام کا قانون وراثت ) خلف اکبر کا حق وراثت : (خصوصاً جاگیرداری نظام کا قانون وراثت جس کی رو سے بڑا بیٹا مورث کی جائداد کا تنہا مالك ہوتا ہے اور دوسرے محروم رہتے ہیں۔

Primogenitor : (n) [Var.of Progenitor by Substitution of 'prime'] (۱) جد اعلیٰ : جدا مجد : مورث اعلیٰ (حیوانیات وغیرہ) ۔(۲) (غیر فصیح): جد : بزرگ : آبا و اجداد میں سے کوئی : پُرکھا ۔

Primogeniture : (n) [med. L . ' primogenitura'.] (۱) جیٹھائی : کلا نیت : ارشدیت : اول مولودیت : ایك ہی والدین کی اولاد میں سب سے بڑا ہو نا : خلف اکبر ہو نا ۔ (۲) مولود اول یا بڑے بیٹے کا حق وراثت : وراثت اکبر : خلف اکبر کا حق وراثت: وہ اصول ، رواج یا قانون وراثت جس کی رو سے جائداد یا اس کا حق ملکیت بڑے بیٹے کو ملتا ہے :(خصوصاً)جاگیرداری نظام کا قانون وراثت جس کی رو سے بڑا بیٹا مورث کی جائیداد کا تنہا مالك بنتا ہے : حق جیٹھائی ۔

Right of primogeniture : خلف اکبر کا حق (وراثت ): ورا ثیت اکبر۔ (۲) دیکھو Prioge-niture ۔

Primogenitureship : (n) (شاذ) وراثت اکبر : خلف اکبر کا حق وراثت : حق جیٹھائی ۔

Primordial : (a) [late L.'pimordialis'.] (۱)جو ابتدا میں یا ابتدا سے موجود ہو ۔ (۲) آغازی : ابتدائی : اولین : اولیٰ : قدیم ترین : اولیہ : مقدم ۔ (۳) بنیادی : اساسی : اصلی: خلقی۔ (۴) (حیوانیات ، نباتیات) جو تشکیل یا تخلیق کے اولین مرحلے میں ہو : نشو و نما کے اولین دور کا : اولین بروزی ۔ (۵) (ارضیات و معدنیات) بوہیما (مرکزی یورپ کی ایك سلطنت ) میں زمینی پرتوں کے اس سلسلے پر اطلاق ہوتا ہے جس میں قدیم ترین متحجرباقیات پائے گئے ہیں : نیز ان پرتوں میں پائی گئی متحجر اشیاء پر بھی اطلاق ہوتا ہے : کیمبری نظام کی عہداول کی تمام چٹانی پرتوں پر اطلاق ہوتا ہے : اولین عصری ۔(٦)(سماجیات) بدوی: قدیم ترین ۔

Primordial : ( n) کوئی بھی چیز جو ابتدائی ، بنیادی ، اصلی، خلقی یا اولین ہو: اصل اول :ابتداء آغاز: اصل: اصل الاصول: اصول اولیٰ : عنصر اول (شاذ) ۔

Primordial atoms : (n) (کیمیا) اولین جواہر ۔

Primordial cell : (n) اولیٰ خلیہ: سادہ خلیہ جو محض نخرمایہ یا مادۂ اولیہ پر مشتمل ہو اور دیوار خلیہ نہ ہو ۔

Primordial matter : (n) (علم النجوم ) ہیولیٰ ۔

Primordial proitoplasm : (n) (حیاتیات) اولین نخرمایہ ۔

Promordial utricle : (n) قدرے کثیف نخزمایہ (پروٹوپلازم) کی تہ جو خلال دار خلیے کی دیوار پر بطور استر چڑھی ہوتی ہے ۔

Primordialism : (n) خلقی: اصلی یا ابتدائی فطرت یا حالت :حالت اولیہ: فطرت اولیہ: ابتدائیت: اصلیت: بنیادیت: اساسیت : نباتیات : حیوانیات : اوّلی بروُزیت ۔

Primordiality : (n) ابتدائیت :بنیادیت: اساسیت : اصلی یا خلقی ہونا ۔

Primordially : (adv.) ابتداءً : اصلاً : اوّلاً : آغاز میں : بنیادی حیثیت سے : اساسی طور پر: اصلی حالت میں۔

Promodium / Primordia : (n) [L.] ابتداء : آغاز : منزل اول : حالت اولیہ : منبع اول : اصل : بُن ۔ (۲)(حیاتیات) کسی عضو یا ساخت کا اولین مرحلہ : بنیاد : داغ بیل : برُوز : اول بروز ۔

Promovalency : (n) (کیمیا ) اصلی گرفت ۔

Primrose : (n) [corresp. to OFr. 'Primerose'.] (۱) بسنتی پھول : ایك قسم کا پھول جو آغاز بہار میں کھلتا ہے :(نباتیات) زہرا لربیع : پامچال : بسنتی گلاب : اس کا پودا۔ (۲)(توصیفاً) بسنتی رنگ : سبز ی مائل ہلکا زرد رنگ : لیموں کا رنگ ۔

Evening primrose/Night- : بسنتی پھول کی ایك قسم : (نباتیات)گل فنجانی ۔

Peerless primrose : (۱) دیکھو Primrose-peerless - (۲) دو پھولی یا دو گلی نرگس۔

Primrose : (v) بسنتی پھول تلاش کرنا یا انہیں جمع کرنا۔

Primrose colour : (n) سبزی مائل ہلکا زردرنگ؛ لیموں کا رنگ ۔

Primrose dame/-knight : (n) Primrose-league کا رکن (مرد یا عورت)۔

Primrose day : (n) بنجامن ڈسرائیلی (متوفی ۱۹/ اپریل ۱۸۸۱ء) کی برسی کا دن : یوم پرم روز (یہ نام اس لئے رکھا گیا کہ بنجامن ڈسرائیلی کو یہ پھول بہت پسند تھا۔ اسی مناسبت سے اس کی برسی کے روز لوگوں نے یہ پھول پہنے تھے)۔

Primrose League : (n) یہ قدامت پسند وں کی ایک انجمن ھے جو اس مدبر کی یادگار میں ۱۸۸۳ میں قائم ھوئی :پرم روز لیگ ۔

Primrose path/-way : (n) وہ راستہ جس میں بسنتی پھول بچھے ہوں؛ (مجازاً )راہ عیش و طرب؛ تلاش و طلبِ عیش وعشرت ۔

Primrose peerless : (n) دو پھولی یا دوگلی نرگس : (قدیم ) نرگس (کی ایک قسم جس میں خود رو ڈیفوڈل بھی شامل ھے) : (نباتیات) دوگلہ نرگس ۔

Primrosed : (a) بسنتی پھولوں سے بھرا ھوا ۔

Primrosy : (a) بسنتی : بسنتی پھول جیسا یاا س سے متعلق : بسنتی پھول کا : بسنتی رنگ کا۔

Primula : (n) [med. L. fem. of 'primulus'.] پری مولا : ایک بارہ ماسی پودا جس میں زرد ، گلابی سفید اور ارغوانی پھول لگتے ہیں : (نباتیات) جنسِ زہرالربیع۔

Primulaceae : (n) [mod. L. f. 'primula '.] (نباتیات) پامچالیہ : وردیّہ ۔

Primulaceous : (a) پامچالی : جس کا تعلق پامچالیہ سے ھو (جس کی ایک قسم پری مولا ھے )۔

Primum mobile : (n) [med.L.f.L. 'primus+mo-bilis'.] (۱) فلک الافلاک : فلک اعظم : فلک اطلس (قدیم ہیئت میں نواں آسمان جو سب آسمانو ں سے اوپر اور سب کو محیط ھے اور جس کی گردش سے دوسرے سب آسمان بھی گردش کرتے ہیں ۔ (۲)(مجازاً) منبع حرکت یا عمل : سر چشمۂ عمل یا حرکت : محرك اصلی :(میکانیات) محرك کلاں : محرك اول : اصل محرك : محرك اولیٰ : مبداء حرکت۔

Primus : (a) [L.] (۱)اول : پہلا :کلاں: اصل: اعلیٰ؛ اولیٰ۔ (۲)(مدرسہ) ہم نام لڑکوں میں سب سے بڑا یا سب سے پرانا ( مثلاً Smith primus)؛ بزرگ تر : سینیئر ۔

Primus : (n) (۱) (اسکاٹستانی کلیسائی اسقفی میں) صدر (نشیں) اسقف (جسے بعض رسمی حقوق تو حاصل رہتے ہیں لیکن اسقف اعظم کے اختیارات نہیں)۔ (۲) پرائمس چولہا (اسٹوو) : تیل سے جلنے والے چولہے کی ایک قسم کا تجارتی نام ۔

Primus inter pares : [L.] اماثل میں پہلا : ترجمان اماثل و اقران : نمائندہ اقران و امثال ۔

Primus motor : (n) دیکھو Prime mover

Primus stove : (n) تیل سے جلنے والے چولہے کی ایک قسم کا تجارتی نام : پرائمس چولہا (اسٹوو) ۔

*Prince* : (n) [L. 'princeps , princip'.] (۱) بادشاہ : شاہ : سلطان : خسرو : حکمراں ۔ (۲) رئیس : والی : حاکم : باجگذار حکمراں : پرنس ۔ (۳) شاہی خاندان کا کوئی نرینہ رکن: (خصوصاً انگلستان میں) بادشاہ یا ملکہ کا کوئی لڑکا یا پوتا ( جسے Prince of Royal blood بھی کہتے ہیں): شہزادہ : کنور : ولیعہد ۔ (۴) امراء کو ( خصوصاً ) جن کا رتبہ ڈیوك سے کم ھوتا ھے اس لفظ سے مخاطب کیا جاتا ھے : غیر ممالك کے امراء کو بھی اس سے مخاطب کیا جاتا ھے : تواضعی خطاب جو ڈیوك ، مارکوئیس یا ارل کو دیا جاتا ھے : امیر ۔ (۵) کارڈینل کا خطاب ۔ (۶) سر تاج : سردار : ملك (مثلاً ملك الشعراء Prince of poets) ۔ (۷) کوئی بڑی روحانی ہستی : فرشتوں کے نو طبقات یا سلسلوں میں سے ایک۔

Hamlet without the prince of Denmark : بے روح چیز: بے جان : بے لطف ، خالی خولی شے : کوئی چیز جس کا اہم یا خاص حصہ الگ کر لیا گیا ھو ( مثلاً اگر شیکسپیر کے ڈرامے ہیملٹ سے شہزادۂ ڈنمارك کا اہم اور بنیادی کردار حذف کر دیا جائے )۔

To live like a prince : حکمرانی کرنا: شاہانہ زندگی گذارنا ۔

Prince : (v) ( it کے ساتھ ) شاہزادے کی نقل کرنا : پرنس بننا یا بنے پھرنا۔

Prince Albert ( coat ) : (n) (امریکی روز مرّہ ) پرنس البرٹ کوٹ : فراك کوٹ : مردوں کا لمبا کوٹ جو سامنے سے بند ھو : پرنس کوٹ ۔

Prince Albert yew : (n) ایك قسم کا چھوٹا سدا بہار درخت ۔

Prince bishop : (n) شہزادہ اسقف : وہ اسقف جو شاہی خاندان کا رکن بھی ہو۔

Prince Consort : (n) شوہر ملکہ : حکمراں عورت کا شوہر جو خود بھی سلطان یا شاہزادہ ہو : عقدالتاج۔

Prince-dom : (n) شہزادہ یا کسی والیٔ ریاست کا رتبہ :درجہ یا حلقۂ اقتدار ۔

Prince-elector :(n) ان شہزادگان میں سے کوئی ایك جنہوں نے ہولی رومن (جرمن) شہنشاہ کو منتخب کیا تھا۔

Prince of darkness/-evil/-the air /-this world : (n) شاہ ظلمت : فرشتۂ شر : شیطان : ابلیس۔

Prince of Denmark : (n) شیکسپیئر کے ڈرامے ہیملٹ کا ہیرو ہیملٹ ۔

Prince of piece : (n) شاہ امن : امن کا پیغمبر : حضرت عیسیٰ : حضرت مسیح ۔

Prince of the blood (royal) : (n) شاہی خاندان کا نرینہ رکن : (خصوصاً) (برطانیہ عظمیٰ میں ) شاہ یا ملکہ کا بیٹا یا پوتا : شہزادہ :کنور : ولی عہد۔

Prince of the (Holy Roman) Church : (n) کارڈینال کا خطاب ۔

Prince of Wales : (n) شہزادۂ ویلس: تخت برطانیہ کا وارث :ولی عہد شاہ انگلستان ۔

Prince of Wales's feathers : (n) تمغہ شہزادہ ویلز: ولی عہد انگلستان کا امتیازی نشان (جس میں شتر مرغ کے تین پر بھی ہوتے ہیں )۔

Prince Regent : (n) رکن خاندان شاہی جو نائب سلطنت بھی ہو: کسی ملك کا ولی عہد جو سن بلوغ کو پہنچنے سے قبل ہی یا بادشاہ وقت کی غیر موجودگی یا معذوری میں اس کی قائم مقامی کرے : ولی بادشاہ : (خصوصاً ) جارج پرنس آف ویلز کا خطاب ( بعدۂ جارج چہارم کا جو جارج سوم کی دماغی کمزوری یا معذوری کے دوران تخت نشیں رہا )۔

Prince royal : (n) [Fr. 'prince royal '.] بادشاہ زماں کا سب سے بڑا لڑکا : (خصوصاً ) بادشاہ پروشیا کا بڑا لڑکا ۔

Prince Rupert's drops : (n) شیشے کی ناشپاتی نما چھوٹی گولیاں جو گداختہ شیشے کو پانی میں ڈال کر بنائی جاتی ہیں اور جن کے باریك سروں کو الگ کرنے سے وہ پھٹ کر چور ہو جاتی ہیں (چارلس اول کا بھتیجا پرنس روبرٹ ان کا موجد تھا )۔

Prince Rupert's metal : (n) تانبے اور جست کا مرکب (جس میں تانبہ تقریباً تین حصہ اور جستہ ایك حصہ رہتا ہے اور جس کا رنگ سونے کے جیسا ہوتا ہے ): (فلزیات) مسبار ۔

Prince-wood/Prince's wood : (n) (۱) ہلکے ریشے والی گہرے رنگ کی لکڑی یا شہتیر جو مغربی ہندوستان کے درختوں Cordia gerascanthoides اور Hamlia ventricosa سے حاصل ہوتا ہے : اسے Spanish elm بھی کہتے ہیں ۔ (۲) گرم خطوں میں ہونے والی ایك امریکی جھاڑی جس کی چھال تلخ دواؤں میں کام آتی ہے ۔

Princekin : (n) (مزاحاً) ننھا شہزادہ : چھوٹا یا نوخیز شہزادہ : Prince کا اسم مصغر : کم اہمیت والا یا گمنام شہزادہ ۔

Princelet : (n) Prince کا اسم مصغر : چھوٹا شہزادہ :کم اہمیت والا یا گمنام شہزادہ : چھوٹی ریاست کا مالك۔

Princelike : (a) شاہانہ : رئیسانہ : شاہانہ صفت : شہزادہ کا سا : شہزادہ مآب : فیاض : بلند مرتبہ ۔

Princeliness : (n) ولایت: ریاست : شہزادگی : نفاست:شان وشوکت : شکوہ : عظمت : بلندی : فیاضی : شہزادہ مآبی : شاہانہ ٹھاٹھ ۔

Princeling : (n) دیکھو Princelet

Princely : (a) (۱) شہزادے ، والی وغیرہ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) شہزادے وغیرہ کا شایان شان صفات اور طرز عمل ظاہر کرنے یا رکھنے والا۔ (۳)شاہانہ : رئیسانہ : نفیس : اعلیٰ : شاندار : والا مقام : با شکوہ : عالی : بلند رتبہ : پر شوکت : مکلف : پر تکلف : عظیم الشان : رفیع الشان : عظیم المرتبہ : عالی رتبہ : فیاضانہ ۔

Princely : (adv.) (شاذ) شاہانہ انداز میں :شہزادوں جیسے انداز میں ۔

Princeps : (a) [L.] اول : پہلا : ابتدائی : اولین : (خصوصاً کسی کتاب کا پہلا اڈیشن )۔

Editio princeps : (L.phr) پہلا ایڈیشن : اولین اڈیشن: طبع اول ۔

Facile princeps : (L.phr) بہ آسانی اول یا اعلیٰ۔

Princeps : (n) (۱) وہ خطاب جس کے تحت آگسٹس سیزر اور اس کے جانشینوں نے رومن امپائر میں اختیارات عالیہ کا استعمال کیا تھا ؛ اب مورخین اس لفظ کو سر براہ مملکت کی دستوری پوزیشن ظاہر کرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں ؛ رئیس کشور ؛ رئیس ؛ رئیس قبیلہ ۔ (۲) (توصیفاً برائے Edition princeps) اولین اڈیشن ؛ طبع اول ۔

Princes feather : (n) ایک پودا جس میں پرنما خوشہ دار ننھے پھول لگتے ہیں ۔

Princes metal : (n) دیکھو Prince Rupert's metal

Princes pine : (n) (۱) صنوبر خاکی ؛ صنوبر کی ایک قسم ۔ (۲) صنوبرالامیر ؛ خضرۃ الشتاء ۔

Princeship : (n) شہزادگی ؛ ولایت ؛ والی یا حاکم ہونا ۔

Princess : (n) [Fr. 'princesse'.] (۱) (قدیم) ملکہ ؛ رانی ۔ (۲) پرنس کی بیوی ۔ (۳) بادشاہ یا ملکہ کی بیٹی یا پوتی ؛ شہزادی ؛ وہ عورت جو خاندان شاہی کی ایک رکن ہو ۔ (۴) کوئی عورت یا عورت کی شکل میں مجسم شے جو رعب و دبدبہ ، حسن و نزاکت یا شان و شوکت میں شہزادی جیسی ہو ؛ (سابقاً) حضرت مریم (کے لئے مستعمل تھا) ۔

Princess dowager : (n) شہزادے کی بیوی ؛ بیوہ شہزادی ۔

Princess dress : (n) ایک قسم کا زنانہ لباس جس میں چولی اور دامن ایک ہی ٹکڑے کے ہوتے ہیں ؛ اس کی دیگر شکلوں پر بھی اطلاق ہوتا ہے ۔

Princess of the blood : (n) شہزادی ؛ بادشاہ یا ملکہ کی بیٹی یا پوتی ۔

Princess Regent : (n) (۱) شاہی خاندان کی عورت جو نائب سلطنت بھی ہو ؛ شہزادی جو سن بلوغ کو پہنچنے سے قبل یا بادشاہ کی غیر موجودگی یا معذوری کی حالت میں اس کی قائم مقام ہو ۔ (۲) Prince Regent کی بیوی ۔

Princess royal : (n) (انگلستان کے) بادشاہ کی سب سے بڑی لڑکی ۔

Princess tree : (n) چینی (چین کا) درخت ۔

Princessship : (n) شہزادی ہونا ۔

Principal : (a) [L.'principalis'.] (۱) رتبے یا اہمیت میں سب سے اول ، بڑھ کر یا بر تر ؛ خاص ؛ اہم ترین ؛ صدر ؛ مقام ؛ (اصل) زر ؛ مول ؛ (دھن) ۔ (۲) عالی رتبہ ؛ ممتاز ؛ بلند تربیت ۔ (۳) (قانون) مالک (جو کارندہ یا مختار کو اختیارات دے ؛ اصل مجرم ؛ ارتکاب جرم میں اصل (شخص) ۔ (۴) (جملہ ، فقرہ یا لفظ) جو کسی کے تابع نہ ہو ؛ اصل ؛ خاص ؛ مستقبل ۔ (۵) (عمارت) کسی ڈھانچے کی ان بلیوں یا کھمبوں پر اطلاق ہوتا ہے جن پر اصل بوجھ پڑتا ہے ۔

Principal : (n) (۱) صدر ؛ حکمراں ؛ سردار ؛ رئیس ؛ منتظم ؛ ناظم ؛ منیجر ؛ میر مدرسہ ؛ شیخ مدرسہ ؛ پرنسپل ؛ صدر مدرسہ ؛ صدر کلیہ ۔ (۲) (قانون) مالک (جو کارندے یا مختار کو اختیارات دے) ؛ موکل ؛ اصل مجرم ؛ ارتکاب جرم میں اصل شخص ؛ وہ شخص جو کسی جرم میں براہ راست ملوث ہو ۔ (۳) اصل قرض دار یا مدیون یا معاہد (بمقابلہ ضامن) ۔ (۴) پکیکی لڑنے والا (بمقابلہ معاون) ؛ (اصل) پکیکی باز ۔ (۵) دھنی ؛ شہتیر ؛ لوہے کا بڑا گاٹر ۔ (۶) زر اصل ؛ مول دھن ؛ (بمقابلہ سود ، آمدنی وغیرہ) سرمایہ ؛ اصل پونجی ؛ اصل زر ۔ (۷) (موسیقی) مزا میرا رغنوں ۔

Lady principal : صدر کلیۂ نسواں ؛ کسی مدرسہ یا کلیہ کی صدر معلمہ ؛ کلیہ اناث کی پرنسپل ؛ لیڈی پرنسپل ۔

Principal axis : (n) (بصریات) صدر محور ۔

Principal boy : (n) چپ سوانگ کا اہم مردانہ کردار ؛ چپ سوانگ کا ہیرو ۔

Principal cause :(n) (فلسفہ) علت اصلی ؛ سبب اصلی ؛ سبب اول ؛ علت غائی ۔

Principal challenge :(n) کسی جیوری یا کسی مخصوص Juror کے خلاف کوئی ایسا چیلنج جس کے ثابت ہو جانے پر وہ جیوری یا Juror قانوناً ناقابل ٹھہرے ۔

Principal clause :(n) فقرۂ اصلی ؛ فقرۂ مستقل ؛ خاص ، اصل یا مستقل فقرہ ؛ وہ فقرہ جو کسی دوسرے فقرے کے تابع نہ ہو ۔

Principal disease :(n) اصل مرض ۔

Principal fellings : (n) (نباتیات) مقدم کٹائی ۔

Principal focus : (n) (بصریات) صدر ماسکہ ۔

Principal girl : (n) چپ سوانگ کا اہم ترین زنانہ کردار ؛ چپ سوانگ کی ہیروئن ۔

Principal in the first degree : (n) اصل مجرم ؛ مجرم جس نے در اصل جرم کیا ہو ۔

Principal in the second degree : (n) معاون مجرم : شریک جرم : شریک جرم بوقت وقوع جرم۔

Principal officials : (n) اعلیٰ عہدے دار۔

Principal parts(of a verb) : (n) (فعل کے) اجزائے خاص : مادہ۔

Principal plane : (n) صدر سطح۔

Principal point : (n) صدر نقطہ (جہاں صدر لکیر خاکے کی سطح سے ملتی ہو)۔

Principal rafter : (n) شہ لکڑی : شہتیر : دھنی۔

Principal ray : (n) (بصریات) صدر شعاع : صدر لکیر : صدر خط مستقیم (جو نقطۂ نگاہ سے سیدھا سطح خاکہ تك جاتا ہے)۔

Principal section : (n) صدر تراش۔

Principal sentence : (n) جملۂ اصلی : جملۂ مستقل : خاص، اصل یا مستقل جملہ (جو دوسرے جملے کا تابع نہ ہو)۔

Principality : (n) [OFr. 'principalite'.] (۱)فرمانروائی : حکمرانی : حکومت۔ (۲) قلمرو : ملك : ریاست : کسی چھوٹی ریاست کے شہزادے یا والی کی حکومت، ریاست یا سلطنت : پرنس کے زیر حکومت علاقہ یا ریاست۔ (۳) کوئی بڑی روحانی ہستی (خیر یا شر کی) : (خصوصاً جمع میں) فرشتوں کا ایك طبقہ۔

The principality : ویلز۔

Principally : (adv.) خصوصاً : خاص کر : بیشتر۔

Principalship : (n) صدارت (کلیہ) : صدر مدرسی : پرنسپلی : پرنسپل شپ۔

Principate :(n) [L. 'principatus'.] (۱)(تاریخ روما)شاہی: شہنشاہی (ابتدائی رومی بادشاہوں کی حکومت جس میں ایك حد تك جمہوریہ کے بعض پہلو بھی پائے جاتے تھے): Princeps کی حکومت یا عہد حکومت۔ (۲) پرنس کے زیر حکومت علاقہ یا ریاست : مملکت : قلمرو۔

Principia : (n) (۱)اصل: سرچشمہ: اصل اساسی: اصول اولی: اصول اساسی : بنیاد : عنصر اصلی۔ (۲)(جمع) نیوٹن کے طبیعیاتی اصول کا مخفف : اصل اصول۔ (۳)(جمع) (عتیقیات روما) (کیمپ میں) جنرل کا کوارٹر۔

Principium /Principia : (n) [L. f. 'princeps'.] Principium کی لاطینی جمع۔

Principle : (n) [L.principium'.] (۱) اصل : سر چشمہ : بنیادی عنصر : بنیاد : جڑ۔ (۲) اصول : بنیادی یا اولین اصول : قانون : ضابطہ۔ (۳) (طبیعیات) اصول : قانون (عام اصول یا قانون، بانی، موجد یا انکشاف کنندہ کے نام پر): کلیہ۔ (۴) اصول عمل : اصول۔(۵) اصول (اخلاقی) : ریت : دھرم : طور طریقہ : ایمان : عقیدہ : اصول مذہب (جو اعمال و کردار کی رہنمائی کرے خصوصاً نیك اعمال کی)۔ (۶) قدرتی قانون : فطری اصول : اصول فطرت : قانون قدرت۔ (۷) (کیمیا) بنیادی عنصر : اساسی جز : جز اساسی : تت۔ (۸) اصلی یا فطری میلان : فطری صلاحیت : طبیعت : فطرت: نظام فطرت : آئین فطرت۔

First principles : اصول اولیہ۔

On principle : اصولاً: اخلاقی اصول کی بناء پر۔

Principle of continuity : (n) (ریاضیات) اصول تسلسل۔

Principle of contradiction : (n) (منطق) اصول تناقض۔

Principle of duality : (n) اصول ثنائیت : اصول دوئیت : اصول دوئی۔

Principle of economy : (n) (معاشیات) اصول اقتصاد۔

Principle of substitution : (n) (معاشیات) اصول بدل۔

Principle of work : (n) (میکانیات) کام کا اصول : اصول کار: اصول عمل۔

Principled :(a) (۱) با اصول : صاحب اصول : خاص اصول رکھنے والا۔ (۲) اچھے یا درست اصولوں کا حامل۔ (۳)کسی اصول پر مبنی : اصول کے طور پر ذہن میں موجود۔

Princock/Princox : (n) [of Unkn. orign.] (۱) (بول چال) شوخ، گستاخ یا بے ادب لڑکا یا نوجوان (مزاحاً یا تحقیراً)۔ (۲) توصیفاً یا بطور صفت (جیسے Princock boy میں)۔

**Prink : (v) [Related to Prank (v)]** (۱)بنانا : سنوارنا : طرح دار یا خوش لباس بنانا (اچھے کپڑے وغیرہ پہنا کر) : پر تکلف لباس پہننا یا پہنانا : بننا سنورنا : اپنے آپ کو سجانا : ٹیپ ٹاپ کا لباس پہننا : زرق برق لباس پہننا : خود آرائی کرنا۔ (۲)(پرندے کا اپنے پروں کو) سنوارنا : کریز کرنا: کریالی کرنا : چونچ سے پروں

Print-holder : (n) تصویر کی فریم؛ چھوٹی فریم جس میں فوٹو گراف یا کنندہ تصویر لگا کر رکھتے ہیں۔

Print letters : (n) دیکھو Print hand

Print-out : (n) کمپیوٹر یا دیگر خودکار آلات کے ذریعہ چھپی ہوئی چیز(کاغذ کے تختی یا دھجی پر) : اس طرح کی چھپائی یا چھپ کر نکلی ہوئی چیز۔

Print-room : (n) عجائب گھر یا دیگر ایسی عمارت کا وہ کمرہ جس میں چھاپ ، مہریں ،تصویر، نشانات وغیرہ رکھے ہوتے ہیں ۔

Print-washer : (n) فوٹوگرافک کی تصویروں کو دھونے کا آلہ ۔

Print-work : (n) وال پیپر، چھینٹ یا دوسری مصنوعات تیار کرنے کا کارخانہ؛ کارخانہ جہاں سوتی کپڑے چھاپے جاتے ہیں ۔

Printable : (a) (۱) طبع پذیر : قابل طبع : قابل چھاپ ۔(۲) لائق طباعت : چھپائی کے لئے موزوں؛ چاپ کردنی ۔

Printed : (a) چھاپا ہوا: چاپ شدہ : مطبوعہ ۔

Printed circuit : (n) ایک قسم کی برقی سرکٹ جس میں تاروں کی بجائے ایک چپٹی تختی پر باریک موصل پتریاں ہوتی ہیں ۔

Printed matter : (n) میکانکی طریقے سے (مثلاً کانٹے یا لیتھوپر) چھپی ہوئی چیز جو محکمہ ڈاک سے ضابطوں کے مطابق ایک مخصوص شرح محصول پر ڈاک سے بھیجی جاتی ھے (اس میں نقلیں تیار کرنے کے مختلف طریقوں (مثلاً کاربن یا نقلیں تیار کرنے والی مشین) سے تیار شدہ چیزوں کو خصوصی طور پر اس زمرے سے خالی رکھا جاتا ھے)۔

Printer : (n) (۱)پرنٹر؛ چھاپنے والا؛ طابع : کتابیں چھاپنے والا؛ ٹھپا یا مہر لگانے والا ۔ (۲) مالک طبع : مطبع میں کام کرنے والا مزدور : چاپ زن : مطبع چی : چاپ کنندہ ۔ (۳) آلہ' طباعت : وہ چیز جس سے چھپائی کی جائے ؛ ٹھپا ؛ چھاپا ؛ مہر ؛ چھپائی مشین : چھاپنے کا آلہ ۔ (۴) (تجارت) چھپائی کے لئے تیار کیا ہوا سوتی کپڑا ۔(۵) توصیفی معنوں میں۔

Printed bible : (n) وہ انجیل جس میں Princes کی بجائے Printers درج ہو گیا ھے ( بحوالہ مرفور باب ۱۱۹ آیت ۱۶۱ )۔

Printer's devil : (n) مطبع کا ہرکارہ : مطبع کا نو آموز کارندہ (جس کا لباس یا جسم روشنائی کے دھبو ں سے اکثر سیاہ رہا کرتا ھے)۔

کو درست کرنا۔

Print : (n) [ME. 'prient (e.prient(e.'] (۱) نقش ؛ نشان ؛ چھاپ ۔ (۲)چھینٹ ؛ چھپا ہوا سوتی کپڑا ۔(۳) کتابی یا تحریری زبان ۔ (۳) چھاپا ہوا ؛ چھاپے کے حروف؛ حروف طبع ۔(۵) معرض طبع ۔(۶) (خصوصاً امریکا ) مطبوعہ چیز ؛ خصوصاً اخبار ؛ مطبوعات۔ (۷) تصویر ، نقشہ وغیرہ جو بلاک یا پلیٹ سے تیار کیا جائے ؛ فوٹو پرنٹ ۔ (۸) تصویر جو منفی (عکسی) پلیٹ سے تیار کی جائے ؛ فوٹو ؛ پرنٹ ۔ (۹) تمثال ۔(۱۰) چھاپہ ؛ مہر ؛ سانچہ ؛ ٹھپا ۔ (۱۱) کسی شکل میں ڈھالی ہوئی مکھن کی ٹکیہ ۔ (۱۲) سنجیدہ اور کامل انداز یا اطوار ؛ درستگی؛ صحت ؛ کامل احتیاط ۔ (۱۳) بال یا داڑھی کی آراستگی :خوش وضعی :خوش نمائی؛ درستگی۔

In print : (۱) مطبوعہ :چھپی ہو ئی صورت میں (کتاب یا ایڈیشن) ؛ نیوز دستیاب ھے؛ اب تک قابل حصول ھے ؛ ابھی تمام کاپیاں نہیں بکی ہیں(چھاپ باہر نہیں ھے)۔ (۲)(بول چال) سنجیدہ اور مکمل انداز یا اطوار میں؛ درستگی کے ساتھ ؛ ٹھیک ٹھیک؛ صحت کے ساتھ ؛ بہ احتیاط۔

Out of print : (۱) چھاپ باہر ؛ جس کا کوئی نسخہ بغرض فروخت موجو د نہ ہو ؛ (ایڈیشن یا کتاب ) جو سب کی سب بک چکی ہوں۔ (۲) (بول چال ) (بال یا داڑھی ) نادرست ؛ غیر آراستہ ؛ الجھا ہوا ؛ الجھی ہوئی ۔

To rush into print : بغیر کافی یا معقول سبب کے اخبار نویسی کرنا یا کتاب شائع کرنا۔

Print : (v) [ME. 'prente, printe'.] (۱)نقش ثبت کرنا ؛ نشان لگانا ؛ ٹھپا لگانا ؛ مہر لگانا۔ (۲) (مجازاً) دل پر نقش کرنا ؛ خاطر نشین کرنا۔ (۳) چھاپنا ؛ طبع کرنا۔ (۴) چھپوانا؛ طبع کرانا۔ (۵) طبع کر کے شائع کرنا۔ (۶) چھاپے کے حروف میں لکھنا۔ (۷) کپڑے چھاپنا۔ (۸) کاغذ کے نقوش کو مٹی کے برتنوں پر منتقل کر کے رنگنا۔ (۹) (عکاسی) ( نیز out'off کے ساتھ ) منفی پلیٹ سے روشنی گذار کر تصویر بنانا ؛ تصویر چھاپنا ؛ (مثبت ) تصویر بنانا۔ (۱۰) (حروف کو) مطبوعہ حروف کی شکل دینا۔ (۱۱) حقیقی نقش ابھارنا ؛ فطری تصویرچھاپنا ؛ (پتی وغیرہ کو) تیار شدہ پلیٹ پر دبا کر منقش کرنا اور تب اس پلیٹ سے چھاپنا۔

Print hand : (n) تحریر جو طباعت کے مثل ہو ؛ نمونہ خوش نویسی یا خوش خطی جو دیکھنے میں مطبوعہ لگے ۔

Printer's ink : (n) (۱) طباعت کی روشنائی (خصوصاً) نیم جامد اور جلد خشک ہو جانے والی سیاہ روشنائی۔ (۲) مطبوعات ؛ مطبوعہ چیزیں۔

Printer's mark : (n) نشان طابع ؛ مارکہ ؛ نشان یا مونوگرام جو طابع بطور تجارت استعمال کرے۔

Printer's pie : (n) ملے جلے ٹائپ کا ڈھیر۔

Printer's reader : (n) پروف ریڈر ؛ پروف لکھنے والا ؛ کتابت یا طباعت کی غلطیوں کی تصحیح کرنے والا۔

Printer's ream : (n) مطبع کے کاغذ کا ریم جو ۵۱۶ تختوں کا ہوتا ہے۔

Printer's waste : (n) محکمہ ڈاک کی یا دیگر سرکاری ٹکٹیں جو تجربتاً چھاپی جاتی اور ناقص ہوتی ہیں نیز جن کے متعلق یہ سمجھا جاتا ہے کہ انہیں طابع نے برباد کیا ہے۔

Printery : (n) (۱) (خصوصاً امریکا) مطبع ؛ چاپخانہ ؛ چھاپہ خانہ ؛ دفتر طباعت۔ (۲) سوتی کپڑے چھاپنے کا کارخانہ ؛ چھینٹ مل ؛ چھینٹ بنانے کا کارخانہ۔

Printing : (n) چاپ ؛ طبع ؛ چھپائی ؛ طباعت ؛ چھاپ ؛ چھاپہ۔

Printing-cloth : (n) سوتی کپڑا جو خاص طور پر چھاپنے کے لئے بنایا گیا ہو۔

Printing-frame : (n) (تصویر) وہ فریم جس میں حساس تصویری کاغذ کو منفی پلیٹ کے نیچے رکھ کر روشنی میں رکھتے ہیں۔

Printing-house : (n) مطبع ؛ چھاپہ خانہ۔

Printing in colours : (n) رنگین طباعت۔

Printing-ink : (n) چھاپے کی سیاہی ؛ طباعت کی روشنائی ؛ دیکھو Printer's ink -

Printing-machine : (n) چھاپ مشین ؛ چھپائی مشین ؛ چاپ مشین (خصوصاً وہ جس میں میکانکی قوت کا استعمال ہوتا ہو)۔

Printing-office : (n) مطبع ؛ چھاپہ خانہ ؛ چاپخانہ ؛ چھپائی گھر ؛ دفتر طباعت۔

Printing-out paper : (n) طباعت کا کاغذ ؛ چھپائی کا غذ۔

Printing-paper : (n) (۱) طباعت کا کاغذ ؛ چھپائی کا کاغذ؛ وہ کاغذ جو طباعت کے کام آتا ہے یا جس پر طباعت ہوتی ہے۔ (۲) (تصویر) حساس کاغذ جس پر منفی پلیٹ سے مثبت تصویریں بنائی جاتی ہیں۔

Printing-plate : (n) پرنٹنگ پلیٹ ؛ طباعت پلیٹ ؛ دھات کا ایک ہموار ٹکڑا جس پر کاغذ سے طباعت کی جاتی ہے۔

Printing-press : (n) (۱) مطبع ؛چھاپہ خانہ ؛ پریس۔ (۲) چھاپنے کی مشین ؛ چھاپ مشین ؛ چھپائی مشین۔

Printing-surface : (n) دیکھو Printing plate

Printless : (n) بے نقش ؛ غیر نقش پذیر ؛ جو چھاپنے کے قابل نہ ہو؛ جس سے کوئی نقش نہ ابھر سکے۔

Printmaker : (n) طباعت کے نقش بنانے والا؛ طباعتی عکس اتارنے والا ؛ بے چھاپ ؛ جو اپنی چھاپ نہ چھوڑے۔ (۲) کورا ؛ سادہ ؛ چکنا ؛ بے نقش ؛ جس پر کوئی چھاپ نہ پڑی ہو یا جس پر کوئی نقش باقی نہ ہو۔

Printometer : (n) طباعت پیما۔

Printscript : (n) الگ الگ حروف کی طباعت کی مشابہ خوشنما کتاب۔

Printseller : (n) معکوسات ، مطبوعات یا کنندہ تصویریں یا نقوش بیچنے والا۔

Printshop : (n) Print-seller کی دکان۔

Priot : (n) [OE. 'Prior'.] (۱) پرائر ؛ Abbot سے دوسرے درجے کا کلیسائی عہدہ دار ؛ نائب صدر راہب۔ (۲) عہدہ دار خانقاہ۔ (۳) (تاریخ) بعض اطالوی جمہوری ریاستوں کا چیف مجسٹریٹ ؛ حاکم عدالت اعلیٰ۔ (۴) تاجروں یا دستکاروں کی انجمن کے منتخبہ سربراہ کا خطاب۔

Grand Prior : مالٹا یا دارالسلام کے نائٹس آف سینٹ جان کی خانقاہ یا دارالراہبات کا کمانڈر۔

Prior : (a) [L. 'Prior'.] (۱) سابق ؛ پہلا ۔(۲) (کسی زمانے ، سلسلے یا اہمیت میں) مقدم ؛ افضل ؛ تقدیمی۔

A prior : (منطق) استخراجی ؛ قیاسی۔

A prior reasoning : (منطق) برہان قیاسی۔

Prior : (adv.) ( to کے ساتھ ) سابقاً ؛ پہلے ؛ قبل ؛ پیشتر۔

Prior claim : (n) (قانون ) تقدیمی حق۔

Prioral : (a) نائب صدر راہب یا اس سے متعلق ۔

Priorate : (n) [Late L. 'prioratus'.] (۱) نائب صدر راہب کا عہدہ ؛ مدت ملازمت یا مدت کار گذاری ۔ (۲) نائب صدر راہب کے زیر نگرانی خانقاہ یا دارالراہبات ؛ (نیز) اس میں رہنے والوں کی برادری ۔

Prioress : (n) [med. L.'priorissa'.] نائب صدر راہب کے عہدے پر فائز راہبہ ۔

Priority : (n) [med. L. 'prioritas'.] تقدم ؛ افضلیت ؛ فوقیت ؛ (کسی زمانی ، سلسلے ، اہمیت میں) مقدم ہونا ۔ (۲) (قانون) تقدم (حق یا دعویٰ) ؛ تقدیم (حق یا دعویٰ) ؛ ترجیح (ادائی) ؛ قابل ترجیح (سود) ۔

Priority bond : (n) دیکھو Preference bond

Priority committee : (n) (معاشیات وغیرہ) تقدیمی کمیٹی ۔

Priory : (n) [med. L. 'prioria'.] خانقاہ یا دارالراہبات جو پرائر یا پرائرس کے زیر نگرانی ہو ؛ (دینیات) دیر ؛ خانقاہ ؛ مندر ؛ (نیز) کسی پادری یا راہب کا مکان ۔

Allien priory : غیر ملکی خانقاہ یا دارالراہبات (جس کا انحصار کسی غیر ملک کی خانقاہ پر ہو) ۔

Prisage : (n) [AFr. 'prisage', f. 'prise'.] (تاریخ) ایک قدیم محصول جو در آمدی شراب پر لگا یا جاتا تھا ۔

Priscian : (n) [L. 'priscianus'.] مشہور رومی قواعد داں (گرامیرین کا نا م) ؛ مشہور عالم صرف و نحو (تقریباً ۵۰۰ تا ۵۳۰) ۔

To break priscian's head : قواعد کے اصول کی خلاف ورزی کرنا ؛ صرف و نحو کے اصول کو توڑنا ؛ نحو کی ٹانگ توڑنا ۔

Priscillianist : (n) [Late and med L. 'priscillianista ] چوتھی صدی عیسوی میں اسپین کے مقام اویلا(Avila) کے بشپ پریسلین (جس کے عقائد کو Gnostic یا Manichaean کہا جاتا ھے) کا شاگرد یا مرید ۔

Priscillianist : (a) پریسلین کے شاگردوں یا ان کے عقائد یا ان سے متعلق ۔

Prise : (n) [Fr. 'prise'.] (۱) تاریخ) چونگی ؛ کسی جاگیر دار یا زمیندار کا اپنے رعیتوں کی کوئی چیز اپنے استعمال کے لئے لے لینا یا ضبط کر لینا ؛ کوئی چیز جو اس طرح طلب کی جائے ؛ اس طرح کی ضبطی یا طلبی کا حق ۔ (۲) (جمع) تکلیفات سلطانی ؛ بادشاہ کے (عائد کردہ) محصولات (جو رقم یا اجناس کی شکل میں ان چیزوں سے وصول کئے جاتے تھے جو باہر سے درون ملک یا درونِ ریاست لائی جاتی تھیں) ۔

Prism : (n) [late L. 'prisma'.] (۱) مخروطی مستوی ؛ منشور پرزم ؛ شوشہ ۔ (۲) منشور مثلثی ۔ (۳) طیف منشوری ؛ طیف جو انعطاف منشور سے پیدا ہو ۔(۴) (جمع) الوانِ منشوری ؛ رنگہائی شوشہ ۔(۵) بلور کی شکل جس کے تین یا زیادہ پہلو اس بلور کے عمودی محور کے متوازی ہوتے ہیں ۔

Nicol('s) prism : (بصریات) منشور نکول ۔

Prunes and prism : چبا چبا کر بات کرنے کا انداز ۔

Prism binocular : (a) (بصریات) منشوری دوچشمہ ۔

Prismal : (a) (۱) منشوری ؛ منشور کا یا اس سے متعلق ؛ منشور نما ؛ منشور جیسا ۔ (۲) (رنگ ) منشوری۔(۳) تیز ؛ شوخ ؛ درخشاں ۔

Prismatic : (a) [Fr. 'Prismalique'.] دیکھو Prismal

Prismatic binocular : (a) (بصریات ) منشوری دو چشمہ ۔

Prismatic colours : (n) (روشنی ) الوان منشوری (سات رنگ جن میں روشنی کی شعاع منشور کے ذریعہ منقسم ہو جاتی ھے) ۔

Prismatic compass : (n) منشوری قطب نما؛سروے کا یا مساحتی کمپاس جو منشور کے ذریعہ پیش نگاہ چیز کی جائے وقوع (موقع) کے زاویے کو (اس چیز کی نگاہ میں آتے ہی ) بتا دیتا ھے ۔

Prismatic degree : (n) (بصریات) درجہ منشور ؛ منشوری درجہ ۔

Prismatic powder : (n) بارود جس کے ذرے شش پہلو ہوتے ہیں ۔

Prismatic reflector : (n) (بصریات) منشوری عاکس ۔

Prismatic spectrum : (n) (بصریات) منشوری طیف ۔

Prismatic sulphur : (n) (کیمیا) منشوری گندھک ۔

Prismatical : (a) دیکھو Prismal

Prismatically : (adv.) بذریعہ منشور ؛ گویا کہ بذریعہ منشور ؛ الوان

منشوری کے ساتھ ۔

Prismatize : (v) منشور بنانا : منشور میں بدلنا: منشور میں تبدیل کرنا۔

Prismatoid : (a) منشور نما۔

Prismatoid : (n) (ہندسہ) منشور نما (ٹھوس) شکل : منشور نما چیز (جس کے متوازی کثیرالاضلا عی سرے مثلث نما پہلوؤں سے ملے ہوتے ہیں)۔

Prismatoidal : (a) مانند منشور :منشور آسا : منشور نما : منشور نما شکل کا : اس سے متعلق یا اس جیسا ۔

Prismoid : (n) منشور نما شکل یا جسم (جس کے یکساں مگر غیر مساوی ، متوازی کثیر الاضلا عی قاعدے ہوں)؛ منشور نما۔

Prismoidal (a) منشور نما شکل : منشور نما کا یا اس سے متعلق ۔

Prison : (n) [Early ME. 'prisun'.] ۱) (ابتداً) قید : حبس: حالت قید و بند : قید و بند میں ہونے کی حالت ۔ (۲) قید خانہ : جیل : محبس : بندی خانہ : جیل خانہ : حوالات (نیز مجازاً)۔

To state prison : (۱) سیاسی مجرموں کا قید خانہ :سیاسی قید خانہ ۔ (۲) (امریکا) وہ قید خانہ جو کسی ریاست کے ارباب اختیار کے نظم وضبط میں ہو : صوبائی یا ریاستی قید خانہ : صوبائی جیل۔

To break prison : قید سے بھاگ نکلنا۔

To cast-/-put-/-set in prison / To keep- / -lay- / -lie in prison : جیل میں ڈالنا : جیل میں رکھنا : قید میں رکھنا یا رہنا۔

Prison : (v) [f. prec.] (شاعری ،فصاحت) قید کرنا: محبوس کرنا : نظر بند کرنا : جیل دینا : قید میں رکھنا : حوالات میں رکھنا : بندی بنانا : قیدی بنانا ۔

Prison-bars : (n) جیل کی سلاخیں : قید خانے کی سلاخیں ۔

Prison-bird : (n) پرانا بدمعاش : عادی مجرم : جرائم پیشہ: پیشہ ور مجرم یا قیدی۔

Prison-breaker : (n) جیل سے بھاگنے والا قیدی : مفرور قیدی: فراری ۔

Prison-breaking : (n) جیل سے بھاگ جانا یا فرار ہونا ۔

Prison-crop : (n) بہت چھوٹے کٹے ہوئے بال ۔

Prison-editor : (n) مدیر اخبار جو مضامین اخبار کی ذمہ داری لیتا ھے اور خلاف ورزی پر سزائے قید بھگتتا ھے ۔

Prison-fever : (n) (طب) محرقہ دماغی :دیکھو Jail-fever ۔

Prison-house : (n) (عموماً فصاحت و انشاء میں) محبس: قید خانہ ۔

Prison-van : (n) قیدیوں کو لے جانے والی بند گاڑیاں : جیل گاڑی ۔

Prisoner : (n) (۱) قیدی : محبوس : اسیر : زندانی : بندی (نیز مجازاً) ۔ (۲) اسیر جنگ : جنگی قیدی (اب عموماً Prisoner of war)۔ (۳) (توصیفاً) قیدی کا یا اس سے متعلق ۔

I am a prisoner to my room : میں (بیماری وغیرہ کی وجہ سے) کمرے میں قید ہوں ۔

State prisoner : سیاسی قیدی : سیاسی بندی۔

To take (a person) prisoner : (خصوصاً جنگ میں) (کسی کو) پکڑ کر قید میں رکھنا : گرفتار کرنا اور قید میں رکھنا : جنگی قیدی بنانا: پکڑ کر حراست میں رکھنا : قید کرنا : گرفتار کرنا : اسیر کرنا۔

Prisoner at the bar : (n) حوالاتی : زیر حراست اور زیر سماعت قیدی۔

Prisoner of state : (n) سیاسی قیدی : سیاسی بندی ۔

Prisoner of war : (n) اسیر جنگ : جنگی قیدی ۔

Prisoner's bass/-base : (n) کبڈی کی قسم کا بچوں کا کھیل : کبڈی ۔

Prissiness : (n) بناوٹی شرم (عموماً عورت یا لڑکی کی)۔

Prissy : (a) [perh blend of Prim(a) and Sissy .] (۱) بناوٹی شرم والی : جنسی تعلقات میں بے جا طور پر محتاط : بھولی : کمسن : شرمیلی : تکلف شعار : پابند وضع : پابند آداب : نہایت محتاط ۔ (۲) مردانہ قوت یا دم خم سے محروم : زنخا : نامرد : زن صفت : مردانہ قوت و حرارت سے محروم۔

Pristine : (a) [L. 'pristinus'.] اصلی : قدیم : پرانا : دیرینہ : قدیمی : نخستین : پیشین : بدوی ۔

Pritchel : (n) [Southern form of prickle.] تیز نوک والا اوزار

(خصوصاً جس سے گھوڑے کی نعلوں میں کیلوں کے لئے سوراخ بناتے ہیں)۔

Prithee : (phr.) "(I) pray thee" کا متروک روز مرہ :براہ کرم : مہربانی کرکے : از راہ کرم : مہربانی فرما کر۔

Prius : (n) [L. n. of 'prior'.] وہ چیز جسے دوسری پر سبقت حاصل ہو : سابق : اول : نخستین : اولین : قدیم : (خصوصاً) وہ جو ضروری شرط اولین ہو : شرط اول : شرط لازم۔

Privacy : (n) [f. Private. (a)] (۱) عزلت : خلوت : علیٰحدگی: تنہائی : عزلت گزینی : گوشہ نشینی۔ (۲) پوشیدگی : پردہ داری : اخفا : راز داری۔

Privatdocent/Privatdozent : (n) [G. 'privatdozent.'] (جرمن جامعات میں) خانگی معلم یا لیکچرار جس کو جامعات نے تسلیم کیا ہو لیکن تنخواہ دار عملہ میں شامل نہ کیا ہو (ایسے معلم یا لیکچرار کو براہ راست طلبا کی فیس سے اجرت ملتی ہے)۔

Privatdocents/ Privatdocenten : (n) Privatdocent کی جمع۔

Private : (a) [L. 'privatus'.] (۱) خانگی : غیر سرکاری : جو سرکاری عہدہ دار نہ ہو۔ (۲) مخفی: خانگی ۔ (۳) انفرادی: ذاتی : شخصی : اپنا۔ (۴) نج کا : نجی : انفرادی : ذاتی : جو جماعت سے متعلق نہ ہو۔ (۵) راز کا: بصیغہ راز۔ (۶) خلوت کی (جگہ) : عزلت یا تنہائی کا (مقام)۔ (۷) (قدیم) (شخص) عزلت پسند : خلوت پسند : الگ تھلگ : کنارہ کش : گوشہ نشیں : عزلت گزیں۔

For one's private ears : صرف کسی خاص شخص کے لئے (دوسروں سے مخفی)۔

In private : (۱) دیکھو Privately۔ (۲) دوستوں یا خانگی زندگی میں : پوشیدہ طور پر۔

Private : (n) (۱) دیکھو Private soldier۔ (۲) (جمع) Private parts۔ (۳) (جمع) (ڈیوٹی کے بعد یا پہلے) پہننے کے ذاتی کپڑے۔

To privates : (تشریح) خارجی اعضائے تناسل : اعضائے مخصوصہ (فوطے ، عضو تناسل ، شرمگاہ وغیرہ)۔

Private act/-bill : (n) پارلیمنٹ کا کوئی قانون یا مسودہ قانون جو کسی خاص فرد یا کارپوریشن سے متعلق ہو : انفرادی قانون یا مسودۂ قانون۔

Private bed : (n) ہسپتال میں مریض کے پرائیویٹ کمرے کا بیڈ جہاں وہ اپنے مخصوص معالج کے زیر علاج ہوتا ہے۔

Private bill : (n) دیکھو Private act

Private boarding/-hotel : (n) خانگی اقامت گاہ یا ہوٹل (جو عام نہ ہو)۔

Private-duty : (n) ذاتی نگہداشت : انفرادی نگہداشت : کسی مریض کی اس کے گھر پر یا ہسپتال میں انفرادی نگہداشت : انفرادی دیکھ بھال۔

Private enterprise : (n) نجی کاروبار : ذاتی مشغولیات : ذاتی شغل (جس پر سرکار کا کنٹرول نہ ہو)۔

Private eye /-detective : (n) سراغ رساں جو کسی سرکاری پولس دستے کا رکن نہیں ہوتا بلکہ نجی طور پر تفتیش یا سراغرسانی کرتا ہے : غیر سرکاری سراغ رساں۔

Private family : (n) اپنے ذاتی مکان میں رہنے والا کنبہ۔

Private forest : (n) غیر سرکاری جنگل۔

Private house : (n) نجی مکان : ذاتی مکان : ذاتی رہائشی مکان۔

Private judgement : (n) (خصوصاً مذہبی معاملات میں) اپنی ذاتی رائے : ذاتی خیال۔

Private law : (n) قانون کی ایک شاخ : نجی قانو ن : خصوصی قانون: قانون عامہ کے تحت آنے والے معاملات۔

Private life : (n) نجی زندگی : خانگی زندگی۔

Private means : (n) خانگی آمدنی (جو نوکری ،پیشے وغیرہ کی آمدنی سے الگ ہو): نجی ذرائع۔

Private member : (n) دارالعلوم کا رکن جو کابینہ یا وزارت کا عہدہ دار نہ ہو۔

Private parts : (n) (تشریح) خارجی اعضائے تناسل : اعضائے مخصوصہ (فوطے ،عضو تناسل ، شرمگاہ وغیرہ)۔

Private practice : (n) ڈاکٹر کا ذاتی کلینک : ذاتی پریکٹس : نجی پریکٹس۔

Private property : (n) نجی جائداد : انفرادی جائداد : ذاتی ملک۔

Private protector : (n) (کرکٹ) لنگوٹ (جو اعضائے مخصوصہ کی

حفاظت کے لئے باندھا جاتا ھے ).

Private school : (n) خانگی مدرسہ : وہ مدرسہ یا اسکول جو کوئی شخص اپنے ذاتی فائدے اور آمدنی کے لئے کھولتا ھے : پرائیویٹ اسکول : غیر سرکاری درسگاہ .

Private secretary : (n) ذاتی سکریٹری : معتمد خاص : ذاتی معتمد .

Private soldier : (n) معمولی سپاہی (جس کو کوئی درجہ یا امتیاز حاصل نہ ہو ) سپاہی : لشکری .

Private study : (n) ذاتی مطالعہ .

Private treaty : (n) بیع : فروخت (جس کی شرائط خود بیچنے والے اور خریدنے والے نے آپس میں طے کی ہوں) (بخلاف نیلام ).

Private view : (n) خانگی نمائش (تصویروں کی عام نمائش سے قبل خانگی طور پر ان کو دیکھنا ).

Private way : (n) راستہ جو عام پبلك کے لئے نہ ہو :ذاتی راستہ .

Privateer : (n) (۱) خانگی مسلح جہاز : غیر سرکاری مسلح جہاز ( وہ مسلح جہاز جو کسی شخص کی ذاتی ملك ہو اور جس کے عہدہ دار بھی غیر سرکاری ہوں لیکن جس کو دشمن کے تجارتی جہازوں کو گرفتار کرنے کی سرکاری اجازت حاصل ہو ). (۲) ایسے جہاز کا کمانڈر . (۳) (جمع) ایسے جہاز کے خلاصی یا عملے . (۴) توصیفاً .

Privateering : (n) غیر سرکاری مسلح جہاز کی کمانڈری: غیر سرکاری مسلح جہاز پر کام کرنے کا پیشہ (نیز مجازاً).

Privateersman : (n) (امریکا) غیر سرکاری مسلح جہاز کا افسر یا ملاح .

Privately : (adv.) نجی طور پر :ذاتی طور پر : خصوصی طور پر : شخصی طور پر : انفرادی طورپر : خانگی طور پر : مخفی طور پر : عزلت میں: تنہائی میں : خلوت میں .

Privatim : (adv.) ذاتی طور پر : نجی طور پر : خصوصی طور پر.

Privation : (n) (۱) نہ ہونا : سلب :عدم : غیر موجود ہونا : نیستی : فقدان : کسر : محرومی : محرومیت . (۲) احتیاج : ضروریات زندگی کا نہ ہونا : تنگ دستی : عسرت : بیچارگی: افلاس : محتاجی . (۳) سلب : کسی صفت کا نہ ہونا: منفی صفت : کسی مثبت خاصیت یا صفت کا نہ ہونا .

Privative : (a) [L. 'privativus'.] (۱) سلبی: جو کسی صفت یا خاصیت کے نہ ہونے سے ہو . (۲)(اصطلاحات) سلبی : منفی : جو کسی صفت کے حذف ، ترك یا عدم کو ظاہر کرے . (۳) (صرف و نحو ) منفی یا سلبی :(سابقے ،لاحقے ، اجزائے ترکیبی ) جو کسی صفت کے نہ ہونے کو ظاہر کریں (مثلاً un- ، -less وغیرہ ).

Privative : (n) سالبہ : منفی یا سلبی صفت ، خاصیت : لفظ یا حرف : حرف نفی .

Alpha privative : الفا سالبہ .

Privatively : (adv) منفی طور پر : نفی کرتے ہوئے : سلبی انداز میں.

Privet : (n) [Of unkn. origin.] سفید پھول اور سیاہ پھل والی ایك بہار جھاڑی جو باڑ لگانے کے کام آتی ھے : برنگو : قاغیا.

Egyptian privet : (نباتیات) حنا : مہندی .

Evergreen privet : . Rhamnus جنس کی سدا بہار قسمیں .

Mock privet : مہندی کی ایك سدا بہار جنس : دیکھو Phillyrea .

Privet hawk/-moth : (n) (حیوانیات) پروانۂ قاغیا : ایك قسم کا پتنگا جو اس جھاڑی (قاغیا) پر انڈے دیتا ھے .

Privilege : (n) [L. 'privilegium.'] (۱) حق : استحقاق: رعایت : استثناء (جو کسی شخص ، جماعت یا عہدہ کو حاصل ہو ): فائدہ : خاص حق : امتیاز : حق امتیاز: حق ویزا : حق مخصوص . (۲) خاص فائدہ : نفع : لطف و کرم حاصل کرنا : مورد عنایت ہونا . (۳) اجارہ :سند ایجاد (پیٹنٹ ) جو کسی شخص یا کارپوریشن کو عطا ہو . (۴) (قدیم روما) کسی کے حق میں فرمان خصوصی (مراعات کا ). (۵) (رومن کیتھولك چرچ) پوپ کا خصوصی فرمان استثناء .

Bill of privilege : درخواست استحقاق (کسی امیر یا رئیس کی یہ درخواست کہ اس کے مقدمے کی سماعت کوئی امیر یا رئیس کرے).

Breach of privilege : نقض یا سقوط حق : رعایت ، استثناء وغیرہ .

The privilege : شاہی استحقاق : بادشاہ کا خصوصی یا امتیازی حق : اختیار شاہی : اختیار قلعی .

Writ of privilege : استحقاق یافتہ شخص کے حق میں

محبس دیوانی سے رہائی کا حکم نامہ۔

**Privilege : (v)** [med. L. 'privilegiare'.] (۱) حق : رعایت : استثناء : سند ایجاد وغیرہ عطا کرنا۔ (۲) کسی کام کو استحقاقاً کرنے کی اجازت دینا : لائسنس دینا۔ (۳) کسی بوجھ یا ذمہ داری سے بری کرنا : مستثنیٰ قرار دینا : مستثنیٰ کرنا : معاف کرنا۔

**Privilege leave : (n)** رعایتی رخصت۔

**Privilege of clergy : (n)** (قدیم قانون) پادری کا حق استثناء (کہ اس کے مقدمات کی سماعت سیکولر عدالت میں نہیں ہو گی)۔

**Privilege of Parliament : (n)** ہر دو ایوان پارلیمنٹ میں سے کسی کا حق یا اس سے کسی کارکن کا حق۔

**Privilege rights : (n)** امتیازی حقوق۔

**Privilege tax : (n)** دیکھو Excise

**Privileged : (a)** جس کو کوئی حق ، رعایت ، استثناء وغیرہ ملا ہو : حق یافتہ : رعایت یافتہ : خاص حقدار : منصبی : استحقاق یافتہ : اجازت یافتہ : بری الذمہ : مستثنیٰ : معاف کیا ہوا۔

**Privileged cab : (n)** کرائے کی گاڑی جس کو خانگی جگہ خصوصاً ریلوے اسٹیشن کے احاطے میں ٹھہرنے کی اجازت عطا ہو : اجازت یافتہ کرائے کی گاڑی۔

**Privileged communication : (n)** (۱) (قانون) وہ بیان جسے ظاہر کرنے کو کسی گواہ پر قانوناً دباؤ نہیں ڈالا جا سکتا : منصبی بیانات : مراسلت یا بیانات منصبی۔ (۲) (قانون) وہ بیان جو ایسے حالات میں اور ایسے شخص کے مابین واقع ہوا ہو جس پر کاروائی نہیں کی جا سکتی ہو (تا آنکہ اس میں بدنیتی کو دخل نہ ہو : وہ بیانات جو ان شریک معاملہ اشخاص کی رضامندی کے بغیر ظاہر نہیں کئے جا سکتے جن کے درمیان وہ واقع ہوئے ہیں (مثلاً وکیل و موکل یا طبیب و مریض کے مابین کے بیانات)۔

**Privileged debt : (n)** وہ قرضہ جسے پہلے ادا کرنا واجب ہو۔

**Privileged share/-stock : (n)** دیکھو Preference stock

**Privileges : (n)** مراعات۔

**Privily : (adv.)** [f. Privy.] (متروک یا ادبی) خفیہ طور پر : در پردہ : رازدارانہ : انفرادی طور پر۔

**Privities : (n)** (تشریح) شرمگاہ : اندام نہانی : اعضائے تناسل۔

**Privity : (n)** [ME. 'privete', -ite.'] (۱) (قانون) شرکت : تعلق (جو قانوناً ناجائز ہے مثلاً تعلق نسبی ، شرکت معاہدہ ، تعلق دستاویزی یعنی بر ضامندی باہمی)۔ (۲) راز داری : واقفیت : شرکت راز : محرم راز ہونا۔

**Privy : (n)** [ME. 'prive,privey , privy'.] (۱) محرم راز : محرم : شریک راز : رازداں : در پردہ واقف۔ (۲) خفیہ : مخفی : درپردہ : پردۂ راز میں۔ (۳) (اشیاء ، مقام وغیرہ) چھپا : پوشیدہ : خفیہ : مخفی : گپت۔ (۴) ذاتی : شخصی : انفرادی۔

**Privy : (n)** (۱) شریک کار : شریک : وہ شخص جو کسی چیز یا امر سے تعلق رکھے : وہ شخص جو دوسرے کی حقیقت میں حق رکھے یا جو ایسے معاملے میں حق رکھے جس میں وہ فریق وہ ہو : وہ شخص جو کسی کام یا کسی معاملے میں شریک ہو۔ (۲) جائے ضرور : بیت الخلاء : پاخانہ۔

**Privy chamber : (n)** (سیاسیات) دیوان خاص : شاہی محل کا خاص کمرہ۔

**Privy council : (n)** [ME. 'prive counscil'.] مشیران شاہی : (انگلستان میں) پریوی کونسل : مستشار شاہی (بادشاہ کے منتخب کئے ہوئے مشیروں کی جماعت ، جس کا رکن ہونا صرف باعث امتیاز ہے ، اس لئے بادشاہ کو اب عموماً کابینہ مشورہ دیتی ہے ، مستشار شاہی میں شاہزادگان ، اساقفہ اعظم وغیرہ بھی شامل ہیں)۔

**Privy counsellor/-councillor : (n)** (۱) مشیر خاص : ذاتی مشیر : خانگی مشورہ دینے والا۔ (۲) (خصوصاً) (برطانیہ میں) بادشاہ کے ذاتی مشیروں میں سے کوئی : پریوی کونسل کا رکن : رکن مستشار شاہی (مخفف .P.C)۔

**Privy councellorship/-councillorship : (n)** مشیر خاص کا عہدہ : پریوی کونسل کی رکنیت۔

**Privy parts : (n)** دیکھو Private parts

**Privy purse : (n)** (۱) صرف خاص یا لونس جو بادشاہ کو ذاتی اخراجات کے لئے محاصل ملکی سے دیا جاتا ہے : پریوی پرس۔ (۲) صرف خاص کا خزانچی (Keeper of the privy purse کا مخفف)۔

Keeper of the privy purse : (بادشاہ کے) صرف خاص کا خزانچی ؛ بادشاہ کا ذاتی خزانچی ؛ (جس کے ذریعہ بادشاہ کے ذاتی اخراجات کی ادائی ہوتی ہے).

**Privy seal : (n)** (۱) مہر سرکاری ؛ مہر کوچک ؛ مہر خاص (یہ مہر دستاویزوں پر لگائی جاتی ہے جن پر مہر اعظم یا مہر شاہی ( Great seal ) لگانا ضروری نہ ہو یا بعد میں لگائی جائے). (۲) دستاویز جس پر مہر کوچک لگی ہو : (خصوصاً) قرض طلب کرنے کا وارنٹ جس پر مہر کوچک لگی ہو ؛ مہر شدہ پروانۂ قرض طلبی ؛ (مجازاً) جبریہ قرض ؛ جبری قرضہ (تاریخ انگلستان). (۳) نیز مہر کوچک ؛ وہ امیر جس کے سپرد مہر کوچک ہو (اب اسے Lord privy seal کہتے ہیں).

Keeper of the privy seal/ Lord privy seal : میرمہر کوچک؛ میر مہر خاص ؛ وہ امیر جس کے سپرد مہر کوچک ہو؛ مہر بردار سرکاری۔

**Privy signet : (n)** دیکھو Privy seal

**Privy verdict : (n)** جیوری کا فیصلہ ؛ جو جج کو نجی طور پر بتایا جائے۔

**Prizable/Prizeable : (n)** [f.Prize+Able.] (بول چال) قابل قدر ؛ بیش بہا؛ بیش قیمت ؛ گرانقدر ؛ گراں قیمت۔

**Prize : (n)** [ME. 'pris,prise'.] (۱) انعام۔ (۲) وہ چیز جس کو حاصل کرنے کے لئے سخت کوشش کی گئی ہو یا جو جاں فشانی سے حاصل کرنے کے قابل ہو؛ نعمت ؛ بیش بہا چیز۔ (۳) انعام ؛ روپیہ یا اور کوئی چیز جو قرعہ اندازی میں یا لاٹری وغیرہ کے ذریعہ کسی کو ملے۔ (۴) (بطور صفت) جس (شخص یا چیز) کو مقابلے یا نمائش وغیرہ میں انعام دیا گیا ہو ؛ انعام کے لئے مقابلہ کرنے والا؛ جس کے انعام پانے کا پورا امکان ہو ؛ انعام پانے والا ؛ (بول چال) انعام کا مستحق ؛ انعام پانے کے قابل ؛ جو اپنی جنس کا نمایاں ، ممتاز نمونہ ہو ؛ اول درجے کا۔

Consolation prize : انعام اشک شوئی ؛ انعام تسلی ؛ اشک شوئی کا انعام ؛ اشک شوئی کی بازی یا دوڑ ( ہارنے والوں کی دوڑ یا بازی جس میں ایک مرتبہ پھر انعامی مقابلہ کرایا جائے).

The prize-ring : مکاباز اور ان کے حمایتی۔

**Prize : (n)** [Fr. 'prise'.] (۱) جہاز ، مال وغیرہ جو قوانین جنگ کے مطابق گرفتار کر لئے جائیں؛ بحری غنیمت ؛ مال غنیمت ؛ یغما ؛ مال دشمن جو جنگ میں حاصل کیا جائے۔ (۲) نعمت غیر مترقبہ ؛ نعمت خداداد ؛ خداداد ذریعۂ دولت۔

To become (lawful) prize : (بطور مال غنیمت) گرفتار ہونا ؛ پکڑا جانا۔

To make prize : ضبط کرنا ؛ قبضے میں کرنا ؛ مال ، غنیمت کی حیثیت سے لینا یا قبضہ کرنا ؛ جنگ میں بطور مال غنیمت لے لینا ؛ (جہاز وغیرہ کو) گرفتار کرنا۔

**Prize/Prise : (n)** [Fr. 'prise'.] (۱) بیرم ؛ لیور ؛ وہ آلہ جو بیرم کی قوت سے اٹھاتا ؛ حرکت دیتا یا کھولتا ہے ؛ (میکانیات) کاربیرم (بول چال). (۲) بیرم سے کھولنے کا عمل ؛ لیور سے کام لینے کا طریقہ ؛ بیرم کا فعل۔

**Prize : (v)** بیش قیمت سمجھنا ؛ بڑی قدر کرنا ؛ بہت عزیز جاننا؛ گراں بہا سمجھنا۔

**Prize : (v)** مال غنیمت کے طور پر (جہاز یا اس کا مال) ضبط کرنا ؛ قبضے میں لینا ؛ پکڑنا۔

**Prize/Prise : (v)** بیرم کی قوت سے اٹھانا ؛ حرکت دینا یا کھولنا ؛ (خصوصاً) بیرم کے ذریعہ کھولنا۔

**Prize court : (n)** عدالت امور یغما (عدالت امیرالبحر کا وہ شعبہ جس کا تعلق امور مال غنیمت سے ہو).

**Prize crew : (n)** جہاز رانوں یا ملاحوں کی وہ جماعت جو گرفتار شدہ بندرگاہ میں لانے کے لئے ہوتی ہے۔

**Prize-felow : (n)** کالج کا رفیق ؛ (fellow) جس کو انعامی وظیفہ ملتا ہو ؛ انعامی وظیفہ یاب رفیق۔

**Prize-fellowship : (n)** کالج کے رفیق یا فیلو کا انعامی وظیفہ ؛ کالج کی فیلو شپ جو امتحان میں نمایاں کامیابی حاصل کرنے پر بطور انعام دی جاتی ہے ؛ انعامی وظیفہ ؛ انعامی فیلوشپ۔

**Prize-fight : (n)** انعامی مکا بازی ؛ وہ مکا بازی جو انعام کی خاطر کی جائے (اس میں مکاباز دستانے نہیں پہنتے).

**Prize-fighter : (n)** انعامی مکا باز ؛ پیشہ ور مکاباز (جو انعام کی خاطر عوام کے سامنے اپنے فن کا مظاہرہ کرتا ہے).

**Prize-fighting : (n)** انعامی مکابازی؛ انعامی مکاباز؛انعام کے لئے مکابازی کا مقابلہ کرنے والا۔

Prize-fighting : (a) انعامی مکاباز : انعام کی خاطر مکابازی کا مقابلہ کرنے والا ۔

Prize-list : (n) (۱) کسی مقابلے میں انعام جیتنے والوں کی فہرست : فہرست انعام یا فتگان ۔ (۲) جنگ میں جہاز کو بطور مال غنیمت گرفتار کرنے والوں کی فہرست جو اس جہاز کی فروخت سے حاصل شدہ رقم کے حقدار ہوتے ہیں ۔

Prize-medal : (n) انعامی تمغہ : تمغہ انعام : تمغہ ۔

Prize-money : (n) گرفتارشدہ جہاز کی فروخت سے حاصل شدہ رقم جو گرفتار کنندگان کے درمیان تقسیم ہوتی ہے : بحری غنیمت کی رقم : مال غنیمت ۔

Prize-ring :(n) (۱) انعامی مکابازی کا اکھاڑا ۔ (۲) انعامی مکابازی ۔

The prize-ring : انعامی مکابازوں کے لئے اکھاڑا : مکاباز اور ان کے حمایتی ۔

Prizeless : (n) جس کو انعام نہ ملے : بے انعام ۔

Prizeman : (n) انعام جیتنے والا : وہ شخص جس کو انعام ملا ہو: انعام یافتہ : انعام گیر (مثلاً Smith's prizeman وہ جس کو اسمتھ کا انعام ملا ہو ، انعام یافتہ ، اسمتھ)۔

Prizer : (n) (۱)( متروک ) انعامی مقابلے میں حصہ لینے والا : انعامی مکاباز ۔ (۲) قدر کرنے والا : بیش بہا سمجھنے والا ۔

Pro : (prep) [L.] واسطے : لئے : خاطر ۔

Pro : (n) (۱) کسی چیز کی حمایت میں کوئی دلیل یا بیان ۔ (۲) کسی تجویز کی حمایت کرنے والا یا اس کی حمایت میں ووٹ دینے والا : حامی : طرفدار ۔

Pro : (n) (بول چال) Professional اور Proproctor کا مخفف ۔

Pro-: (prefix) [L.] سابقہ بمعنی پہلے : آگے : اوّل : پیشتر : مقدم : قبل : پیش (بلحاظ زمان و مکان ) (یہ یونانی الفاظ اور جدید علمی اصطلاحوں میں آتا ہے)۔

Pro- : ( prefix ) (سابقہ بمعنی ) بجائے : قائم مقام : برائے (مثلاً Proproctor معاون یا نائب پراکٹر ( یونیورسٹی کا)۔

Pro and con : (adv. phr.) [Earlier 'pro and contra'.] موافق و مخالف : بہ ہر دو جانب : دونوں پہلوؤں پر : دونوں طرف : بہ ہر دو پہلو ۔

Pro and con : ( Sb. phr.) اب ہمیشہ جمع مستعمل ہے : دیکھو Pros and cons .

Pro and con (v) موافق و مخالف دونوں دلیلیں پیش کرنا: کسی مسئلے کے دونوں پہلوؤں پر بحث کرنا : موافق و مخالف دلیلوں کا موازنہ کرنا ۔

Pro aris et focis : (phr.) قربان گاہ اور چولہے کے لئے : مذہبی اور خانگی استعمال کے لئے ۔

Pro-catherdral : (a) جو Cathedral کے عوض استعمال ہو ۔

Pro-cathedral : (n) وہ چرچ جسے کنیسۂ کبریٰ (کیتھڈرل چرچ) کی بجائے یا اس کے عوض استعمال کیا جاتا ہو ۔

Pro-chancellor : (n) پرو چانسلر : برطانوی یونیورسٹی کا ایک افسر جو وائس چانسلر کی غیر موجودگی میں چانسلر کی نمائندگی کرتا ہے : قائم مقام امیر جامعہ ۔

Pro-flogger : (n) سزائے تازیانہ کا حامی : سزائے تازیانہ کی حمایت کرنے والا ۔

Pro forma : (phr.) فارم کے لئے : فارم کے مقصد سے : تکمیل ضابطہ : ترتیبی : مرسومہ ۔

Pro forma balance sheet : (n) (۱) حساب آمد و خرچ کا نمونہ : وہ بیلنس شیٹ جس پر نمونے کے لئے فرضی اعداد و شمار درج ہوں ۔ (۲) وہ بیلنس شیٹ جو نئی فنانسنگ کا رد عمل ظاہر کرے ۔

Pro forma invoice : (n) رسمی بیجک : پیشگی بیجک جو تکمیل ضابطہ کے لئے خریدار کو مطلوبہ چیزوں کی فہرست (ان کی قیمتوں کے ساتھ) کی شکل میں پہلے ہی بھیج دی جاتی ہے ۔

Pro hac vice : (phr.) [L.] صرف اس موقع کے لئے : صرف اس بار کے لئے : بس اسی مرتبہ کے لئے ۔

Pro-liquorite : (n) شراب کی بے روک خرید و فروخت کا حامی : شراب کی کھلی خرید و فروخت کی حمایت کرنے والا : حامئ شراب نوشی ۔

Pro-ode : (n) یونانی کورس کا ابتدائی گیت : افتتاحی نظم : آغاز : تشبیب ۔

Pro-opic : (a) ابھرے ہوئے چہرے والا : کھڑی ناک والا ۔

Pro-ostracum : (n) متحیر سرمایہ کی تھوتھنی کی پیش درازی ۔

Pro-otic : (a) پیش اذنی : پیش گوشی : جو کان کے سامنے ہو (استخوان گوش ،کان کی ان تین ہڈیوں پر اطلاق ہوتا ہے جن کے ملنے سے کان کا خول بنا ہے )۔

Pro-otic : (n) پیش گوشی ہڈی : کان کے سامنے والی ہڈی : استخوان گوش : پیش گوشی ہڈی ۔

Pro-oxidant : (n) وہ مادہ جو دوسرے مادوں کی تکسید(Oxidation) کو تیز کرتا ہے ۔

Pro-oxygen : (n) دیکھو Pro-oxydant

Pro-proctor : (n) (ابتداءً) وہ شخص جس نے یونیورسٹی کے پراکٹر کی جگہ کام کیا ہو: (جدید معنوں میں) (یونیورسٹی کا) ڈپٹی یا نائب پراکٹر : پرو پراکٹر ۔

Pro rata : (adv.) حسب شرح : نسبتاً : من حیثیت التناسب ۔

Prop rata : (a) حسب شرح یا حسب تناسب تقسیم یا تخمیہ کیا ہوا : متناسب ۔

Pro-rata : (v) (خاص کر امریکا ) حسب تناسب تقسیم یا تخمینہ کرنا : نسبتاً تقسیم کرنا : متناسب طور پر یا تناسب سے بانٹنا : متناسب تقسیم کی بناء پر انتظام یا معاہدہ کرنا ۔

Pro-rector : (n) [f. Pro + Rector .] (کالج یا یونیورسٹی میں) ریکٹر کا نائب مقام : نائب ریکٹر (خاص کر جرمنی میں مستعمل ہے )۔

Pro-rectorate : (n) نائب ریکٹر کا عہدہ ۔

Pro renata : (adv.) حسب موقع : حسب ضرورت : ضرورتاً۔

A meeting held pro renata : ایک جلسہ جس کا انعقاد حسب ضرورت کیا گیا تھا ۔

A pro renata meeting : وقتی ضرورت کا جلسہ ۔

Pro tempore : (phr.) [L. ] عارضی : ہنگامی یا وقتی طور پر : فی الوقت : بالفعل : (مخفف Pre. tem) ۔

Pro-vice-chancellor : (n) (یونیورسٹی کا ) پرووائس چانسلر : نائب امیر جامعہ : نائب امیر شیخ الجامعہ ۔

Proa/ Prahu : (n) [Malay 'p(a) ra(h)u'.] ایک قسم کی کشتی جو ملایا میں ہوتی ہے ۔

Proamnion : (n) [Pro-amnion.] (حیوانیات) پیش انفس۔

Proatlas : (n) (حیوانیات ) پیش مُہرہ اول : پیش قَہقہ ۔

Probablilorism : (n) [f.L. ' probabilior'+ism .] (اجتہاد کلیسائے رومی ) اغلبیت : یہ مسئلہ کہ جس طرف شہادت کا پلا جھکا ہوا ہو اس کی صحت اغلب ہے اور وہی قابل اتباع ہے : اغلبیت پسندی ۔

Probabiliorist : (n) اغلبیت پسند : مسئلہ اغلبیت کا قائل ۔

Probabilism : (n) (۱)(دینیات) یہ مسئلہ کہ جس معاملے میں علماء کا اختلاف ہو وہاں ہر شخص کو اختیار ہے کہ کلیسا کے جس عالم کی پیروی چاہے کرے : عقیدہ' احتمالیون۔ (۲) یہ مسئلہ کہ یقین علم موجود نہیں ہے لیکن عملی زندگی کے لئے بنائے یقین کافی ہے : ( فلسفہ ) احتمالیت ۔

Probabilist : (n) معتقد احتمالیت : احتمالی ۔

Probabilities : (n) موسم کی پیشگوئی : قرائن : امکانات : احتمالات ۔

Probability : (n) [L. 'probabilitas '.] (۱) امکان : قرینہ۔ (۲) (فلسفہ) قیاس غالب : گمان غالب : گمان اغلب ۔ (۳) احتمال : گمان ۔ (۴) (ریاضیات ) امکان : احتمال : تخمینہ : اغلبیت ۔ (۵) کسی واقعے کی اغلبیت اس نسبت کے لحاظ سے جو اغلب حالات کو جملہ ممکنہ حالات سے ہو۔

In all probability/In probability : اغلباً : بظن غالب : غالباً۔

Mathematical probability : (ریاضیات)ریاضیاتی امکان : ریاضیاتی اغلبیت ۔

The probability is that he will come : گمان اغلب ہے یا قیاس غالب ہے کہ وہ آجائے ۔

There is no probability of .................................. : ............کا کوئی احتمال یا قرینہ نہیں۔

What is the probabilities ? امکانات یا احتمالات کیا ہیں ؟ قرائن کیا کہتے ہیں؟

Probability curve : (n) (ارضیات) خط اغلبیت : امکانی منحنی۔

Probability ratio : (n) ( ریاضیات ) نسبت اغلبیت : امکانی نسبت۔

Probabilize : (v) حقیقت یا صحت کے قریب لانا :اغلب بنانا۔

Probable : (a) غالبہ : (ریاضیات) اغلب : تخمینی : حقیقت یا صحت سے قریب : قرین صحت :(فلسفہ) احتمالی۔

It is probable that he forgot : غالباً وہ بھول گیا۔

Reckon the probable cost : تخمینی لاگت کا حساب کیجئے۔

Probable error :(n) (۱) (ریاضیات) تخمینی خطا۔ (۲) احتمالی غلطی۔

Probable syllogism : (n) (منطق) قیاس احتمالیہ۔

Probably : (adv.) بظن غالب : غالباً : اغلباً : احتمالاً۔

Probang : (n) ایک آلہ جراحی جو وہیل کی ہڈی کا بنا ہوتا ھے ، اس کے سرے پر اسفنج کا ٹکڑا اور بٹن ہوتا ھے (اس آلہ کے موجد کا نام پروبنگ تھا) : حلق میں ضماد کرنے یا کسی چیز کے نکالنے کے کام آتا ھے : (جراحی ) حلق سلائی : ملعو مالہ : پروبنگ ۔

Probate : (n) [L. 'probatum'.] وصیت نامے کی مصدقہ نقل : تصدیق وصیت نامہ : وصیت نامے کی سرکاری تصدیق : سند تصدیق کے ساتھ سرکاری طورپر مصدقہ وصیت نامہ : سند وصیت : مصدقہ و صیت نامہ۔

Probate : (v) [f. L. 'Probare'.] (خاص کر امریکا ) سند تصدیق حاصل کرنا : (وصیت نامے کی) تصدیق کرنا : سند وصیت حاصل کرنا۔

Probate act : (n) ۱۸۵۷ء میں منظور شدہ انگریزی قانون جس کے ذریعہ تصدیق وصیت نامہ اور متوفیٰ کی جائداد یا ترکے کے انتظام کا اختیار کلیسائی اور دیگر عدالتوں سے لے کر ایک نئی عدالت Court of probate کو دے دیا گیا تھا : قانون تصدیق وصیت و انتظام جائداد متوفی۔

Probate court : (n) عدالت تصدیق وصیت و انتظام جائداد متوفی: وہ عدالت جس کے حلقہٴ اختیار میں وصیت ناموں کی تصدیق اور شخص متوفی کی جائداد یا ترکے کا انتظام و انصرام ہوتا ھے۔

Probate duty : (n) محصول تصدیق وصیت : ر سوم جائداد وصیتی : وصیتی جائداد کا ٹیکس۔

Probate homestead : (n) متوفی کی جائداد سے اس کے شوہر یا بیوی اور نابالغ بچوں کے استعمال کے لئے عدالت کے ذریعہ علاحدہ کی ہوئی سکونتی زمین یا گھر باڑی۔

Probate judge : (n) وہ جج جسے وصیت کی تصدیق اور وصیت سے متعلق دعووں کی سماعت کا اختیار ہو۔

Probation : (n) [L. 'Probatio'.] (۱)امتحان : آزمائش (کردار ، اخلاق وغیرہ کی) : مدت آزمائش : (کسی تنظیم ، مذہب وغیرہ میں شمولیت سے پہلے کردار وغیرہ کی ) آزمائش۔ (۲) آزمائشی رہائی : نو عمر مجرموں کا طریق رہائی : خصوصاً ایسے مجرموں کا جو پہلی بار ماخوذ ہوئے ہوں اور جن کی سزا عمدہ چلن کے زمانے میں ملتوی رہی ہو اور کسی افسر کی نگرانی میں ہوں۔ (۳) کار آموزی۔

On probation : بشرط آزمائش : بطور آزمائش: دوران کار آموزی۔

Probational/ -nary : (a) متعلق بہ آزمائش : زیر امتحان۔

Probationary : (a) (۱)متعلق بہ آزمائش. (۲)زیر امتحان : زیر آزمائش: امیدوارانہ : کار آموزانہ : کار آموزوں پر مشتمل۔

Probationary officer : (n) آزمائشی افسر۔

Probationary period : (n) آزمائشی مدت (دوران ملازمت)۔

Probationer : (n) (۱) وہ شخص جو ابھی زیر آزمائش ہو : امیدوار : وہ شخص جو کسی مذہبی سلسلے میں امتحاناً داخل کیا گیا ہو : امیدوار راہب یا پادری : (خصوصاً ) کسی کالج کی فیلوشپ کا امیدوار جسے امتحاناً داخل کیا گیا ہو : کلیسائی عہدے کا امیدوار جسے وعظ کہنے کی اجازت تو دی گئی ہو مگر فرمان صادر نہ ہوا ہو : نو عمر مجرم جو زیر آزمائش ہو۔ (۲) مبتدی : کارآموز : نو آموز : آزمائشی یا زیر آزمائش شخص۔

Probationership : (n) عہدہ کار آموزی : حالت کار آموزی : کار آموزی : امیدواری۔

Probative : (a) [L. 'probativus.'.] ثابت کن: مثبت : اثباتی : شہادتی : برہانی : متعلق بہ شہادت یا اثبات : استد لال پذیر۔

Probator : (n) مستحن : آزمائش کار : ثابت کرنے والا :توثیق کنندہ۔

Probatum / Probata : (n) [L.] جو چیز حتمی طور پر ثابت کی جا چکی ہو : ثابت : قائم : (طب) مجرب۔

Probatum est : (phr.) [L.] ثابت شدہ۔

Probe : (n) [late L. 'proba'.] (۱) (جراحی) زخم کی گہرائی اور سمت معلوم کرنے کا جراحی آلہ : زخم سلائی : مسبر : جراحی سلائی : پروب (عموماً چاندی کا ہوتا ہے)۔ (۲) کیڑے کی سونڈ : لمبی تھوتھنی : خرطوم۔ (۳) (ماہی گیری) چارہ دینے کی سوئی : بنسی۔ (۴) آلے سے زخم کی گہرائی اور سمت معلوم کرنے کا عمل : گھسانے یا بھوکنے کا عمل۔ (۵) (مجازاً) (امریکا) تفتیش :تحقیقات : پوچھ تاچھ : پوچھ گچھ : امتحان : چھان بین۔ (۶)( ہوابازی) وہ طیارہ جو کسی نئی دریافت کی غرض سے پرواز کر رہا ہو اور جس میں انسان نہ ہو بلکہ وہ ایسے آلات سے لیس ہو جو اس کے گرد و پیش کے حالات کی اطلاع اپنے مرکز کو ارسال کریں۔

Probe : (v) (۱) (آلے سے) زخم کو ٹٹولنا۔ (۲) (مجازاً) ٹٹولنا: کھوج لگانا : تفتیش کرنا : تجسس کرنا : چھان بین کرنا : تحقیقات کرنا : دریافت کرنا۔ (۳) کوئی تیز اور نکیلی چیز بھونکنا : گھسانا : گھسیڑنا (خصوصاً کچھ معلوم کرنے یا کسی بات کا پتہ لگانے کے لئے)۔ (۴) گھسنا : گھسیڑا جانا : گھسایا جانا : بھونکا جانا۔

Probe-needle : (n) وہ سوئی جسے چھپا کر کسی بات کا پتہ لگایا جائے۔

Probe-scissors :(n) جراحی قینچی : زخم کا منہ کھولنے والی قینچی۔

Probity : (n) [L.'probitas'.] (۱)دیانت : دیانت داری : تدین : ایمانداری : کھراپن۔ (۲) صداقت : راست بازی : سچائی : صدق : خلوص : اخلاص نیت۔ (۳)(سماجیات) عِفّت۔

Problem : (n) [L. 'problema'.] (۱)مسئلہ : علمی مسئلہ : قضیۂ علمیہ۔ (۲) مسئلہ دشوار : امر دشوار: معما۔ (۳) (مساحت) مسئلہ علمی : شکل عملی: (ہندسہ) عملی مسئلہ : عملیہ۔ (۴)(منطق)مسئلہ قیاسی : قضیۂ قیاسی۔ (۵)(طبیعیات، مرضیات) قضیہ ، وہ دریافت یا مسئلہ جس کی تحقیق چند شرائط مفروضہ کے تابع ہو: سوال ۔(۶)(شطرنج) نقشہ معما۔ (۷) نیز تو صیفاً۔

His whole conduct is a problem to me : اس کا تمام رویہ میرے لئے معما ہے۔

Kepler's problem : قضیۂ کپلر۔

Problem drama/-novel/- play : (n) ڈراما یا ناول جس کا موضوع معاشرتی یا کوئی دوسرا مسئلہ ہو : موضوع ڈراما یا ناول۔

Problem of three bodies : (n) (علم النجوم) مسئلہ سہ اجرام۔

Problem solving : (n) (۱) (ریاضیات) حل سوالات۔ (۲) (نفسیات) حل مسئلہ۔

Problematic/-al : (a) (۱) مشکل : مبہم : مشکوک : مشتبہ : محتاج تصدیق : غیر محقق۔ (۲)(منطق ) ممکن : ممکن الوقوع۔ (۳) (شطرنج) نقشۂ معما کا یا اس سے متعلق۔

Problematically : (adv) مشکوک یا مشتبہ طور سے : قضیے کے طور پر۔

Problematist : (n) قضیوں یا مسائل کا سمجھنے والا یا حل کرنے والا: (خصوصاً) شطرنج کے نقشے (یا معمے) حل کرنے والا یا ترتیب دینے والا : مسئلہ باز۔

Problemist : (n) مسائل یا قضایا کا مطالعہ کرنے والا یا ترتیب دینے والا : مسئلہ باز۔

Probono publico : (phr.) رفاہ عام کے لئے : فلاح عامہ کے لئے : برائے رفاہ عام۔

Proboscidea : (n) [mod. L.] (حیوانیات) خرطوم داران : فیلان : پستاندار حیوانات کا وہ سلسلہ جس میں باقی اور اس کی ناپید قسمیں شامل ہیں : جن کے لمبی لوچدار سونڈ ہوتی ہے : اور اگلے دانت خاصے لمبے ہوتے ہیں۔

Proboscidean/-dial/-ian : (a) (۱)خرطومی : خرطوم دار : سونڈدار : سونڈیل : سونڈ والا۔ (۲) خرطوم داران کا یا ان سے متعلق۔ (۳) متعلق بہ خرطوم : خرطوم آسا :سونڈ کا : اس سے متعلق یا اس جیسا۔

Proboscidean/-ian : (n) خرطوم دار چوپایہ : سونڈ دار چوپایہ۔

Probscides : (n) Proboscis کی جمع۔

Proboscidifer : (n) سونڈ دار شکم پایوں کی ایک قسم : خرطوم دار شکم پایان۔

Proboscidiferous : (a) خرطوم دار: خرطوم پیکر: سونڈ دار : سونڈیل: (خصوصاً) سونڈ دار شکم پایوں کی ایک قسم سے متعلق : Proboscidifera کی قسم کا۔

**Proboscidiform /-ed : (a)** سونڈ کی شکل کا یا ہیئت کا : خرطوم آسا : سونڈ نما : سونڈ جیسا : خرطوم جیسا : خرطوم شکل : مثل خرطوم : خرطوم پیکر ۔

**Proboscis : (n)** (۱) (حیوانیات ) خرطوم (جمع خراطیم) : سونڈ : لمبی تھوتھنی یا ناک ۔ (۲) (حشریات) کیڑوں کی چسنی : خرطوم حشرہ : محس ۔ (۳) (مزاحاً) آدمی کی ناک : (تشریح) طویل ناک ۔ (۴) بعض غیر فقری حیوانات کا سونڈ نما عضو : (خصوصاً) مختلف کیڑوں کی چسنی اور بعض صدفوں کی زبان ۔

**Proboscis-monkey : (n)** دراز ناک بندر : لم نکا بندر ۔

**Proboscises : (n)** Proboscis کی جمع نیز دیکھو Proboscides ۔

**Probouleutic : (a ) [G. 'probouleutikos '.]** (تاریخ یونان) جو پہلے ہی سوچ سمجھ لے : (خصوصاً Athenian Senate پر اطلاق ہوتا ھے جو اسمبلی میں پیش کرنے سے قبل ہی معاملات یا اقدامات پر بحث یا غور کر کیا کرتی تھی) ۔

**Procacious : (a)** شوخ : بد تمیز : بے حیا : بے شرم : بے باک بے خوف ۔

**Procambium : (n) [f. Pro + cambium .]** (نباتیات) قبل فار قہ ۔

**Procartilage : (n) [f. Pro+ Cartilage .]** (حیوانیات) قبل غضروف ۔

**Procatalepsis : (n) [Gr. 'prokatalepsis'.]** بلاغت : جواب مقدر : جواب بہ سوالی مقدر جملۂ استینافی : تسبیق ۔

**Procatarctic : (a) [Gr.]** (طب ) محرک (مرضیات) ۔

**Procedendo : (n) [L.]** (قانو ن) عدالت عالیہ کا ماتحتی کو یہ حکم کہ وہ اس مقدمہ کا فیصلہ کرے (خواہ فیصلے میں تاخیر کی صورت میں یا غیر تشفی بخش بنیادوں پر مقدمے کو عدالت عالیہ کے سپرد کئے جانے کی صورت میں) ۔

**Procedural : (a)** ضابطے کا یا کی : ضابطے یا طریق کار سے متعلق : عمل در آمد سے متعلق : کاروائی سے متعلق ۔

**Procedure : (n) [Fr.]** کاروائی : عمل در آمد : (قا نون) ضابطہ : طریق کار ۔

**Proceed : (n)** پیداوار : آمد : آمدنی : منافع : حاصل (اب عموماً جمع میں مستعمل ھے) ۔

To proceed will be devoted to charity : یہ آمدنی خیراتی کاموں کے لئے وقف ہو گی ۔

**Proceed : (v) [L.'procedere '.]** (۱) بڑھنا : آگے بڑھنا : چلنا : قدم بڑھانا (بہ تعلق مکان ) : تھوڑا رک کر کے آگے بڑھنا ۔ (۲) آگے چلنا : بڑھنا (کسی کام یا مضمون وغیرہ میں) ۔ (۳) ابتداء کرنا : شروع کرنا : آغاز کرنا : طرز عمل اختیار کرنا : کاروائی کرنا ۔ (۴) قانونی کاروائی کرنا : چارہ جوئی کرنا ۔ (۵) جاری ہونا : شروع ہونا : واقع ہونا ۔ (۶) (سلسلۂ کلام) جاری رکھنا : آگے بولنا یا کہنا ۔ (۷) خارج ہونا : نکلنا : صادر ہونا : پیدا ہونا : باہر آنا : آگے آنا ۔ (۸) جامعاتی تعلیم میں گریجویشن سے آگے بڑھنا (یعنی ایم.اے یا پی ایچ ڈی کرنا ) : (عدالت میں) بیرسٹر ہونا ۔

Exertions proceed from hope : امید وسعی، کوشش کا باعث ہوتی ھے ۔

How shall we proceed : اس میں ہم کیا رویہ اختیار کریں ؟ کس کس طرح کاروائی کریں ؟

Sobs were heard to proceed from the next room : سبکیاں برابر کے کمرے سے آتی سنائی دیں ۔

The case -/ the play will now proceed : مقدمہ ، کھیل ، ڈراما اب شروع ہوگا ، جاری ہوگا ۔

To proceed against a person : کسی شخص کے خلاف قانونی چارہ جوئی کرنا ۔

To proceed M.A. /-to the degree of M.A. : ایم.اے کی سند حاصل کرنا : ایم.اے کرنا ۔

**Proceeding : (n)** (۱) آگے بڑھنے کا عمل : پیش رفت ۔ (۲) دیکھو Proceedure ۔ (۳) کوئی مخصوص عمل یا سلسلۂ عمل : (جمع ) اقدامات : معاملات : مسل : کاروائی : روداد : اجرائے کار : طریق عمل ۔ (۴) قانونی کاروائی : قانونی اقدام : قانونی چارہ جوئی (نیز Legal proceeding) ۔

High -handed proceeding : جابرانہ کاروائی ۔

Legal proceedings : قانونی چارہ جوئی : قانونی کاروائی : قانونی اقدام ۔

We shall institute legal proceeding : ہم قانونی چارہ جوئی کریں گے : ہم قانونی کاروائی کریں گے ۔

Proceeding of Royal Society : (n) رائل سوسائٹی کی روداد ۔

Proceeds : (n) (معاشیات ) پیداوار : محاصل : یافت : نیز دیکھو Proceed (n) ۔

Sale proceeds : (معاشیات)محاصل فروخت : بکری وصولی ۔

Proceleusmatic : (a) [Late L. 'Proceleusmaticus'.] (۱) جان بخش :روح بخش : تحریك آور : اشتعال انگیز : ہمت آفرین : جوش انگیز ۔ (۲) (عروض ) چار ہجائی : چوبولی ۔

Proceleusmatic : (n) (عروض ) چارہجائی رکن : چوبولی رکن ۔

Procellarian : (n) [mod.L. 'procellaria'.] سمندری طیور کی قسم Procellaria کا یا اس کی جیسا : بطریلی ۔

Procellarian : (n) بطریلی جنس کی چڑیا : بطریل: ایك بحری پرند جس کے پر سیاہ و سفید اور بازو لمبے ہوتے ہیں۔

Procephalic : (a) [f. Pro = Gr. 'kephaly.] (حیوانیات ، تشریح) پیش راسی : سر کے اگلے حصے کا (قشریوں اور دیگر حیوانات میں سر کے اگلے حصے کے لختوں یا ابھاروں پر اطلاق ہوتا ہے)۔

Procerebrum : (n) (حیوانیات ، تشریح) پیش دماغی ۔

Procerite : (n) [f. Pro +Gr. 'keras'.] جھینگا مچھلی کی طرح بعض قشریوں کی موچھوں یا محاسوں کے کئی جوڑوں والے اگلے حصے : قشریوں کے محاس کا کئی جوڑوں والا اگلا حصہ ۔

Procerity : (n) [L. 'Proceritas '.] (شاذ) طویل القامتی : طول قامتی : لمبائی : اونچائی : بلند قامتی ۔

Procerus : (a) [L. ] (۱)ناك کی ہڈی کے پاس والا عضلہ۔ (۲)(نباتیات وغیرہ) بلند قامت : بلند قد: بلند بالا ۔

Proces-verbal/-verbaux : (n) (فرانسیسی قانون ) تحریری بیان : بیان تحریری : یاداشت : تحریری روداد : کاروائی جلسہ : تحریری ریکارڈ (کسی سوسائٹی ، اسمبلی وغیرہ کا)؛ (سیاسی گفت و شنید کا ) تحریری ریکارڈ : کسی فوجداری یا دیگر چارج کی موافقت میں حقائق کا با ضابطہ تحریری بیان ۔

Process : (n) [L.'processus'.] (۱) زیر : معرض یا مرور کے معنوں میں ۔ (۲) عمل : روش : طریق؛ ترکیب ۔ (۳) عمل : طریق عمل (مثلاً طباعت ، فوٹو ، ساخت اشیاء میں)۔ (۴) قدرتی عمل : غیر اختیاری عمل ۔ (۵) بلاك کی طباعت کا طریقہ جو دستی کنندہ کاری سے جدا ہے ۔ (۶) قانونی کاروائی : سمن : اِجرائے سمن : اطلاع نامہ : حکم نامۂ عدالت : پروانۂ عدالت : طلب نامہ ۔ (۷) ( حیوانیات ، نباتیات، تشریح) ابھار : زائدہ ۔ (۸) (منطق ) قضیے سے نتیجے کی طرف بڑھنے کا عمل (صرف Illicit process میں مستعمل ہے )۔

Fianal process : (قانون ) آخری روبکاری ۔

Original process : (قانون) اطلاع نامہ : طلبی مدعا علیہ : سمن : نوٹس ۔

Revenue process : (قانون) دستك ۔

Verbal process : (قانون) زبانی کاروائی ۔

Process : (v) (۱) (کسی کے خلاف ) عدالتی کاروائی کرنا؛ عدالتی چارہ جوئی کرنا : مقدمہ چلا نا : (کسی پر) سمن جاری کرنا یا تعمیل کرنا۔ (۲) عمل کرنا (کسی مادہ پر فوٹو گرافی میں) میکانکی طور پر یا فوٹو گرافی کے طریقے سے کسی نقش کا مثنیٰ تیار کرنا ۔ (۳)(خاص عمل کے ذریعہ سے کھانا یا میوہ وغیرہ) سڑنے سے محفوظ کرنا ۔

Process : (v) [Back-formation from Procession .] جلوس میں جانا ، چلنا یا نکلنا : جلوس میں نکلنا ۔

Process block : (n) (طباعت) تصویری بلاك : چھاپنے والا بلاك جو دستی کندہ کاری سے مختلف طریقۂ کار کے ذریعہ بنایا جاتا ہے ۔

Process fee : (n) (قانون) طلبانہ ۔

Process printing : (n) سہ رنگی چھپائی کا ایك طریقہ ۔

Process service/ -serving : (n) مذکوری : پیادۂ عدالت : سمن کی تعمیل کرنے والا : عدالتی پیادہ ۔

Process work : (n) (طباعت ) عکس کاری ۔

Processes : (n) (قانون) مسل : روداد مقدمہ ۔

Processing : (n) عمل : عمل کرنا : خاص عمل کے ذریعہ (کھانے کی چیزوں کو ) سڑنے یا خراب ہونے سے محفوظ کرنا ۔

Processing room : (n) (تصویر کشی ) عمل گاہ ۔

Processing tax : (n) (امریکا) زراعتی اشیاء پر اس وقت عائد کیا جانے والا محصول جب وہ کاشتکار کے یہاں سے لائی جانے کے بعد پہلی دفعہ کسی عمل سے گذرتی ہیں۔

Procession : (n) [L. 'processio-'.] (۱) جلوس ؛سواری۔ (۲)(مجازاً) گھڑدور جس میں مقابلہ ٹھیک نہ ہو۔ (۳) خروج روح القدس : ظہور روح القدس۔

To go- /walk in procession : جلوس میں نکلنا ؛ جلوس میں چلنا۔

Procession : (v) (۱) جلوس نکالنا (کسی کے اعزاز میں) ؛ جلوس میں لے کر جانا۔ (۲) جلوس میں نکلنا۔

Procession caterpillar : (n) (حیوانیات) جلوسی پروانہ ؛ جلوس بنا کر نکلنے والا پروانہ یا پتنگا؛ جلوس فراشہ ؛ دورۂ فراشہ کی ایک قسم جو جلوس بنا کر نکلتی ہے۔

Procession-day : (n) جلوس کا دن ؛روز جلوس؛ یوم جلوس(خصوصاً جمع ) ایام مناجات ؛ ایام جلوس ؛ مناجات اولیاء کے تین دن جو حضرت عیسیٰ کی عید معراج سے قبل کے تین دن ہوتے ہیں اور جن کے دوران ، جلوس میں مناجات اولیاء پڑھی جاتی ہے۔

Procession moth : (n) دیکھو Procession caterpiller

Procession-week : (n) ہفتہ جلوس؛ وہ ہفتہ جس میں ایام جلوس منائے جاتے ہیں : دیکھو Procession-day ۔

Processional : (n) [med. L. 'processionalle .'] (۱) جلوسی بھجنوں کی کتاب۔ (۲) جلوسی مناجات ؛ جلوسی بھجن۔

Processional : (a) [med. L. 'processionalis.'] (۱) متعلق بہ جلوس ؛ جلوسی ؛ جلوس جیسا؛ جلوس والا۔ (۲) (مناجات ، بھجن وغیرہ ) جلوسی ؛ جلوس میں گائی یا پڑھی جانے والی۔ (۳) جلوس میں لے جایا جانے والا ؛ جلوس میں استعمال کیا جانے والا ۔ (۴) جلوس میں نکلنے والا ، چلنے والا؛ جلوس بنا کر چلنے والا ؛ جلوس بنانے والا۔

Processional caterpillar : (n) دیکھو Procession caterpillar

Processionalist : (n) شریک جلوس ؛ جلوس میں چلنے والا ؛ جلوس مین نکلنے والا۔

Processionally : (adv.) جلوس کے طور پر ؛ جلوس میں ؛ جلوس کی طرح سے ؛ جلوس میں نکل کر۔

Processionary : (a) (۱) دیکھو Processional ۔ (۲) (حشریات) جلوسی ؛ جلوس بنا کر نکلنے والا (بعض پروانوں یا پتنگوں پر اطلاق ہوتا ہے جو جلوس بنا کر نکلتے ہیں)۔

Processionary moth : (n) (حیوانیات) جلوسی پروانہ ؛ جلوس بنا کر نکلنے والا پروانہ یا پتنگا؛ جلوس فراشہ ؛ دورۂ فراشہ کی ایک قسم جو جلوس بنا کر نکلتی ہے۔

Processioner : (n) جلوس میں جانے والا شخص؛ جلوس میں نکلنے والا پتنگا؛ جلوس میں چلنے والا شخص یا پتنگا ؛ شریک جلوس شخص ؛ وہ شخص جو جلوس میں شامل ہو۔

Processionist : (n) دیکھو Processionalist

Processionize : (v) جلوس میں نکلنا ؛ جلوس میں چلنا ؛ جلوس بنا کر چلنا یا نکلنا۔

Prochain/Prochein : (a) [Fr.] قریبی ؛ قریب ترین رشتہ دار۔

Prochain ami/Prochein- /-amy : (n) قریب ترین رشتہ دار یا دوست ؛ (قانون ) قریبی رشتہ دار جو کسی مقدمے میں اس شخص کی نمائندگی کرنے کا قانوناً مجاز ہوجو عدالت میں حاضر ہونے کے لائق نہ ہو (مثلاً بچہ یا شادی شدہ عورت )۔

Prochlorite : (n) ایک معدنی شے جو کلورائٹ گروپ کے مینگنیشیم ، لوہے اور الو مینیم کے اساسی سلیکیٹ پر مشتمل ہوتی ہے $[(Mg.,Fe)_9 AL_6 SI_5O_{20} (OH)_{16}]$

Prochoos / Prochooi : (n) [Gr.] لمباپتلا قدیم یونانی ظرف(خصوصاً وہ جس میں ہاتھ دھونے کے لئے پانی رکھا جاتا تھا)۔

Prochordal : (a) (جنین) Notochord کے پہلے یا آگے کا؛ جو Notochord سے پہلے (واقع) ہو۔

Prochronism : (n) [f. Pro- +Gr. 'Kronos '.] کسی واقعے کو اس کی تاریخ سے قبل کی تاریخ سے منسوب کرنا ؛ پیش زمانی۔

Procidentia : (n) [L.] (طب) خروج الرحم ؛ رحم کا باہر آنا۔

Proclaim : (v) [L. 'proclamare '.] (۱) اعلان کرنا ؛ اشتہار دینا ؛ مشتہر کرنا ؛ منادی کرنا ؛ منادی کرانا ؛ اعلان عام

Procoelia : (a) [mod. L. ] (۱) پیش قعری حیوان ؛ پیش قعریہ ۔ (۲) (تشریح ) قعر پیش دماغ ۔

Procoelian : (n) پیش قعری حیوان ؛ پیش قعریہ نوع کا کوئی حیوان ۔

Procoelous : (n) (حیوانیات) پیش قعری ؛ پیش مقعر ۔

Proconsul : (n) [L.] (۱) (تاریخ روما) رومی صوبے کا صوبہ دار یا والی ۔ (۲) سابق قونصل ۔ (۳) عامل صوبۂ اعیانی ( Senatorial ) ؛ صوبۂ اعیانی کا گورنر۔ (۴) (علم بیان ) جدید نو آبادی کا گورنر۔ (۵) نائب قونصل ؛ نائب گورنر ؛ ڈپٹی گورنر۔

Proconsul : (n) [mod. L.f.L. pro-+ Consul, a chimpanzee in the London zoo. ] (۱)آدمی نما بوزنوں (بے دمے بندروں ) کی ایک قدیم و ناپید افریقی جنس جس کے نشانات تیسرے ارضیاتی دور کے طبقۂ اوسط میں ملتے ہیں۔ (۲) اس جنس کا بوزنہ ۔

Proconsular : (a) پرو قو نصلی ؛ متعلق ؛ پرو قونصل ؛ صوبائی ؛ رومی صوبہ دار کے زیر انتظام ؛ رومی صوبے کا ۔

Proconsulate : (n) [L. 'proconsulatus '.] عہدۂ پروقونصل ؛ وہ علاقہ جو پرو قونصل کے زیر حکومت ہوتا تھا ۔

Proconsulship : (n) پروقونصلی ؛ پرو قونصل کا منصب ۔

Procrastinate : (v) [L. 'procrastinare '.] (۱) تاخیر کرنا ؛ دیر کرنا؛ دیر لگانا ؛ درنگ کرنا ؛ تعویق کرنا ؛ لیت و لعل کرنا ؛ معرض تعویق میں ڈالنا ۔ (۲)(شاذ) ملتوی کرنا ؛ معرض التوا میں ڈالنا ۔

Procrastinating : (a) دیر لگانے والا ؛ لیت و لعل کرنے والا ؛ تاخیر کرنے والا ؛ مائل بہ تاخیر ؛ جس میں دیر لگے ؛ دیر کا ؛ تاخیری ؛ تعویقی ۔

Procrastinatingly : (adv.) تاخیراً ؛ تعویقاً ؛ دیر کرکے ؛ دیر لگا کے ؛ آج کل کرکے ۔

Procrastination : (n) [L. 'procrastinatio'.] تاخیر ؛ تعویق؛ درنگ ؛ دیر ؛ التوا ؛ لیت و لعل ؛ سامعہ ؛ امروز فردا۔

Procrastinative : (a) تاخیری ؛ تعویقی ؛ التوائی ؛ ملتوی ؛ مائل بہ تاخیر ؛ جس کی نیت تاخیر کرنے کی ہو ۔

Procrastinator : (n) تاخیر کرنے والا ؛ تعویق کرنے والا ؛ معرض التوا میں رکھنے والا ۔

کرنا ؛ ڈھنڈورا پیٹنا ؛ سرکاری اعلان کرنا یا کرانا ۔ (۲) کسی کی غداری اور قوم فروشی کا اعلان کرنا ۔ (۳) صلح یا جنگ کا اعلان کرنا ۔ (۴) تخت نشینی کا اعلان کرنا ۔ (۵) کسی علاقے پر قانونی پابندیاں عائد کرنا ؛ جلسے کی ممانعت کرنا ؛ جلسے کی ممانعت کا اعلان کرنا ۔ (۶) (چیزوں کو) مشہور یا مشتہر کرنا ؛ نمائش کرنا ؛ دکھانا ؛ ظاہر کرنا ۔

The whole country is proclaimed : ملکِ ممنوع ؛ ممنوع سلطنت ۔

To proclaim meeting : جلسے کی ممانعت کرنا؛ جلسے کی ممانعت کا اعلان کرنا ۔

To proclaim war : (کسی طاقت کے خلاف ،عوام میں ) اعلان جنگ کرنا ۔

Proclaimed offender : ( n) (قانون ) اشتہاری مجرم ۔

Proclaimer : (n) [L.'proclaimatio '.] معلن ؛ اعلان کنندہ ؛ ڈھنڈورچی ؛ مشتہر کرنے والا ۔

Proclamation : (n) [L.'proclaimatio'.] (۱) اعلان؛ اشتہار ؛ منادی ؛ ڈھنڈورا ۔ (۲) اعلان شاہی ؛ فرمان ؛ شاہی اعلان ۔ (۳) قانونی پابندی ۔ (۴) تخت نشینی کا اعلان ؛ اعلان جلوس شاہی (تخت پر )۔

Proclamation piece : (n) تمغہ یاسکہ جو کسی بادشاہ کی تخت نشینی کے موقع پر جاری کیا گیا ہو ؛ جلوس شاہی کے اعلان کے ساتھ ساتھ جاری کیا ہوا سکہ یا تمغہ ۔

Proclamatory : (a) (۱) متعلق بہ اعلان ؛ اعلان آسا ؛ اعلان یا اشتہار کا ۔ (۲) اعلانی ؛ اشتہاری ؛ منادیانہ ؛ اعلانی حیثیت رکھنے والا یا اعلان کرنے والا (واقعہ وغیرہ )۔

Proclitic : (a) [mod. L. 'procliticus'.] (یونانی صرف نحو ) (یک ہجائی لفظ ) جو تلفظ میں اپنے بعد والے لفظ سے اس طرح مربوط ہو کہ غیر ہجائی لگے ؛ دیگر زبانوں کے ایسے ہی ایک ہجائی لفظ پر اطلاق ہوتا ھے ؛ خفیف التلفظ ۔

Proclitic : (n) [as prec.] وہ یک ہجائی لفظ جو تلفظ میں اپنے بعد والے لفظ سے اس طرح مربوط ہو کہ غیر ہجائی لگے ؛ خفیف التلفظ لفظ ۔

Proclivity : (n) [L. 'proclivitas'.] (۱) میلان ؛ میلان خاطر؛ رجحان طبع ؛ لگاؤ ۔ (۲) (نفسیات) میلان ؛ مستعدی ۔

Procrastinatory : (a) تاخیرانہ : تعویقانہ : جس میں دیر لگے۔

Procreant : (a) [L. 'procreans,-ant'.] (۱) افزائش نسل کرنے والا: پیدا کرنے والا : جننے والا : بچہ دینے والی : ثمر آور: (نیز مجازاً) نتیجہ خیز : انجام آور۔ (۲) تولیدی : تابع تولید : معاون تولید و تناسل: خلق کنندہ : خالق : ایجاد کنندہ : موجد۔

Procreate : (v) [f.L. 'procrere '.] (شاذ) پیدا کرنا : جننا : بچہ دینا : افزائش نسل کرنا : (نیز مجازاً)-

Procreation : (n) [L. 'procretio'.] (۱) تولید : تناسل : پیدائش : ولادت : جننا ۔ (۲) (انجینئرنگ) ایجاد۔

Procreative : (a) تولیدی : متعلق بہ تولید : پیداکرنے کی قوت رکھنے والا : بچہ دینے کی قوت رکھنے والی : ثمر آور : بار آور : بچہ جننے والی۔

Procreativeness : (n) تولید : تناسل : قوت تولید و تناسل : صلاحیت تولید : ثمر خیزی : بار آوری۔

Procreator : (n) والد : والدہ : جننے والا یا والی : ثمر خیز : ثمر زا : خالق : ایجاد کنندہ : موجد۔

Procrustean : (a) [f.'procrustes+an .] پروکرسٹیز کا یا اس سے متعلق : جبر و تشدد کے ذریعہ یکسانی پیدا کرنے والا یا پیدا کرنے کا (طریقہ)۔

Procrusteanism : (n) جبری یکسانی : جبری یکسانی پیدا کرنے کا طریقہ۔

Procrustes : (n) [Gr. 'Prokroustys'.] پروکرسٹیز : ایک افسانوی ڈاکو جو اپنے اسیروں کو چارپائی پر لٹاتا، اگر وہ چھوٹے پڑتے تو انہیں شکنجے میں کس کر لمبا کر دیتا تھا اور بڑے ہوتے تو ان کے ہاتھ پاؤں کاٹ ڈالتا تھا۔

Procrypsis : (n) [f. Pro-+ Gr. 'krypsis '.] (حیوانیات) حفاظتی رنگت۔

Procryptic : (a) [f. Pro-+Gr. 'kryptickos'.] حفاظتی : محفوظ طور پر چھپنے میں مدد دینے والا : محفوظ طور پر چھپانے والا (رنگ یا شکل)؛ بعض کیڑوں یا دیگر حیوانات کے حفاظتی رنگ روپ پر اطلاق ہوتا ہے۔

Procryptically : (adv.) حفاظتی رنگ و روپ : محفوظ طور پر چھپانے والی رنگ روپ کے ذریعہ۔

Proct-/Procto- /Procti- : (comb.) [Gr. 'proktos '.] جزو ترکیبی بمعنی (۱) مقعد : مبرز۔ (۲) مستقیم : بڑی آنت کا آخری حصہ۔ (۳) مقعد و مستقیم۔

-procta : (comb.) جزو ترکیبی جو خاص قسم کے حیوانات کے ناموں کے ساتھ آتا ہے۔

Procta : (n) مخصوص مبرزی حیوان : مخصوص دُبری حیوان : خاص قسم کے مبرز اور چوتڑوں والا جانور۔

Proctal : (a) (تشریح) دبری : مبرزی : جو حیوانات کے فضلے والی آنت کے فوراً آگے یا سامنے واقع ہو۔

Proctalgia : (n) درد مقعد : درد سُرم : درد مستقیم : بڑی آنت کے آخری حصے کا درد۔

Proctectomy : (n) (جراحی) سُرم براری : مقعد تراشی۔

Proctiger : (n) مبرز حشرہ : کیڑے کے شکم کا آخری مخروطی حصہ جس میں مبرز ہوتی ہے۔

Proctitis : (n) سوزش مقعدو مستقیم : ورم مقعد و مستقیم : بڑی آنت کے آخری حصے اور مبرز کا ورم اور سوزش : ورم سُرم : سوزش مستقیم۔

Proctoclysis/ Proctoclyses : (n) [mod. L.] امعاء مستقیم میں بذریعہ انجکشن کوئی سیال (مثلاً نمک کا محلول) داخل کرنا (جسم میں مائع کی کمی پوری کرنے کی غرض سے)۔

Proctodaea/Proctodaeums / Proctodeuma / Proctodea : (n)
Proctodaeum کی جمع۔

Proctodaeal/Proctodeal : (a) (طب) بروز سرم :(جنین) مقعد کا خارجی حصہ جو (جر ثومے کی) اوپری غلاف کی صورت سے شروع ہوتا ہے۔

Proctologic/-al : (a) سُرمیاتی : مقعد شناسی کا یا اس سے متعلق۔

Proctologist : (n) [as prec.] سُرمیات داں : مقعد شناس : مقعد و مستقیم کی ساخت اور ان کے امراض کا علم رکھنے والا : ماہر سرمیات : ماہر مقعد شناسی۔

Proctology : (n) [f. Procto-+-logy .] سرمیات :علم امعاء و مستقیم : مقعد شناسی : مبرز شناسی : مقعد و مستقیم کی ساخت اور ان سے متعلق امراض کا علم۔

Proctophyllodidae : (n) [mod. L.f. 'proctophylides'.] مرغ جوؤں کا ایک وسیع خاندان : مرغ جوؤں کی ایک قسم : اس قسم کی مرغ جوئیں۔

-proctus : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی مخصوص مبرزی حیوان۔

Proctuchous : (a) سرم دار :مقعد دار : مبرز دار (حشره) : ایك قسم کے کیڑے Turbellarian کی اس قسم پر اطلاق ہوتا ہے جو سرم دار یا مبر ز دار ہوتی ہے۔ (یہ حشرہ کھا رے یا میٹھے پانیوں یا مرطوب زمینوں میں رہتا ہے)۔

Procumbent : (a) [L. 'procumbens,-ent'.] (۱) چت : پیٹ کے بل لیٹا ہوا یا پڑا ہوا۔ (۲) (نباتیات) غلطاں : جو زمین پر پھیلے : لیٹا ہوا۔

Procurable : (a) [f. Procure(v) + -able .] لائق حصول : مہیا کئے جانے کے لائق : قابل حصولی : حاصل ہو سکے۔

Procural : (n) (۱) حصول فراہمی : کوئی چیز حاصل کرنے یا جمع کرنے کا عمل : (مثلاً کتب خانے کے لئے نئی کتابوں کا حصول۔ (۲) دیکھو Procurement ۔

Procurance : (n) [as prec. +-ance.] حصول: ذریعۂ حصول :ایجنسی۔

Procuration : (n) [L. 'procuratio'.] (۱) حصول : حاصل کرنا : مہیا کرنا۔ (۲) (قانون) مختار نامہ : مختار کا کا م : مختاری : نیابت : نیابت نامہ۔ (۳) (کلیسا) اسقف یا دیگر زائرین کی دعوت کا سامان جو کلیسا کے عہدہ داروں کی طرف سے فراہم کیا جاتا تھا۔ (۴) قرضے کی گفت و شنید : قرضہ دلانے کی دستوری یا کمیشن۔ (۵) دلالی : قرم ساقی یا اس کا ارتکاب : بھڑواگیری : کٹنے یا کٹنی کا کام۔

By procuration : مختار کے ذریعہ : بذریعہ مختار۔

Letter of procuration / Power - : (قانون) نیابت نامہ : مختار نامہ۔

Procuration fee/-money : (n) قرضہ دلانے کی دستوری یا کمیشن۔

Procurator : (n) [L.] (۱) (تاریخ روما) افسر خزانہ۔ (۲) گماشتہ : نائب : کارندہ : قائم مقام : مختار : مختار کار : متولی۔ (۳) (بعض اطالوی شہروں میں) مجسٹریٹ یا حاکم عدالت۔

Procurator-fiscal : (n) (اسکا چستان) (ضلع کا) سرکاری وکیل : پبلك پروکیو ریٹر۔

Procurator general :(n) مختار عام : مدار المہام۔

Procurator of St.Mark : (n) جمہوریۂ وینس کا وہ سینٹر جسے اعلیٰ انتظامی اختیارات حاصل ہوتے ہیں۔

Proctor : (n) [A syncopated form of 'procuratour'.] (۱)(جامعہ) پراکٹر : مودب مقیم : جامعہ کا عہدہ دار جو طلبا کی نگرانی اور دوسرے فرائض ادا کرتا ہے : نگران طلبا۔ (۲) (قانون) عدالت دیوانی کا وکیل (خصوصاً مذہبی عدالت)۔ (۳) ایك کلیسائی عہدہ دار۔

King's (Queen's) proctor : افسر تصدیق کنندۂ وصیت و اطلاق و فك رہن۔

Proctorage : (n) پراکٹر کے ذریعے انتظام و انصرام۔

Proctorial : (a) پراکٹر کا : متعلق بہ پراکٹر (جامعہ و مذہبی عدالت میں)۔

Proctorization : (n) پراکٹر کی حیثیت سے (انڈر گریجویٹ) سزا دینے، طلب کرنے یا اس کی تادیب کرنے کا عمل۔

Proctorize : (v) (کسی انڈر گریجویٹ وغیرہ پر) پراکٹوریل اختیارات کا استعمال کرنا یا آزمانا : بطور پراکٹر سزا دینا، تادیب کرنا یا طلب کرنا۔

Proctor's dog/-bulldogs : (n) (یونیورسٹی عامیانہ) رات کی گشت میں پراکٹروں کے ساتھ رہنے والے سپاہی۔

Proctorship : (n) پراکٹر یا مودب کا عہدہ یا منصب : پراکٹر شپ۔

Proctoscope : (n) سرم بین : مقعد و مستقیم کو پھیلا کر معائنہ کرنے کا آلہ : مبر زبین۔

Proctoscope : (v) سرم بین کا استعمال کرنا : سرم بین کی مدد سے مقعد و مستقیم کا معائنہ کرنا۔

Proctoscopic : (a) سرم بین یا سرم بینی کا یا اس سے متعلق : مبرز بینی کا یا اس سے متعلق۔

Proctoscopically : (adv.) ازروئے سرم بینی : ازروئے مبر زبینی۔

Proctoscopy : (n) امعاء مستقیم کو پھیلانے اور اس کا معائنہ کرنے کا عمل : سرم بینی : مبرز بینی۔

Proctosigmoidectomy : (n) امعاء مستقیم اور بڑی آنت کو عمل جراحی کے ذریعہ مکمل طور پر کاٹ کر نکال دینا : سُرم قولون براری : سرم قولون تراشی۔

Proctomy : (n) سرم تراسی : سرم براری۔

-proctous : (comb.) مخصوص قسم کی مبرز کا یا اس سے متعلق : مخصوص قسم کی مبرز والا : مخصوص مبرزی۔

Procuratorial : (a) عاملانہ : نائبانہ : قائم مقامانہ : مختارانہ : مختار یا پراکٹر کا یا اس سے متعلق۔

Procuratorship : (n) نیابت : مختاری : کارندگی : گماشتگی : قائم مقامی ۔

Procuratory : (n) [Late L . 'procuratorius '.] (دیوانی و اسکا تستانی قانون) مختاری : نیابت : مختار کاری : کارندگی : گماشتگی : تحریر مختاری: پروانۂ مختاری : مختار نامہ : نیابت نامہ : شق نیابت : شق مختاری ( نیابت نامہ کی )۔

Letters of procuratory : تحریر مختاری : مختارنامہ : نیابت نامہ : پروانۂ مختاری : پروانۂ نیابت : (نیابت نامے کی ) شق نیابت : شق مختاری۔

Procuratrix : (n) [L.] منتظم نن سال (Nunnery) : دارالراہبات کی منتظمہ۔

Procure : (v) [L. ' procurare '.] (۱) بہم پہنچانا: حاصل کرنا : پا نا : مہیا کرنا : جد و جہد کرنا: (حاصل کرنے کے لئے)۔ (۲) (قدیم) وقوع میں لانا : باعث ہونا : سبب ہونا : (کسی کو کچھ کرنے کی ) ترغیب دینا : بہکا نا : آمادہ کرنا ۔ (۳) دلالی کرنا : کٹنا پا کرنا : قرم ساقی کرنا ۔ (۴) جنسی تسکین کے لئے (عورت) حاصل کرنا ۔

Procurement : (n) حصول : فراہمی : بہم رسانی : تحصیل ۔

Procurer : (n) [OFr. ' procureur '.] (۱) حاصل کرنے والا: بہم پہنچانے والا : مہیا کرنے والا : پیدا کرنے والا ۔ (۲) دلالہ : مشاطہ : قرم ساق : قلتبان : بھڑوا : کٹنا : کٹنی ۔

Procuress : (n) [OFr. 'procureresse'.] دلالہ :کٹنی : قطا مہ : وہ عورت جس کا پیشہ خواہش نفس کی تسکین کے لئے عورتیں فراہم کرنا ہو ۔

Precureur : (n) [Fr.] مختار : عامل :کار ندہ : گماشتہ : ایجنٹ : قانونی نمائندہ : نائب ۔

Procyon : (n) [Gr. 'Prkyon '.] (۱) (علم النجوم) شعرائے شامی : غمیصا(ستارہ) ۔ (۲) (حیوانیات) تلووں کے بل چلنے والے گوشت خور اور پستاندار حیوان کی ایک جنس جس میں خرسک (امریکی ریچھ) بھی شامل ہے : جنس خرسک ۔

Procyonidae : (n) [mod. L.f. Procyon +-idae.] (حیوانیات) خرسکان۔

Prod : (n) (۱) کھوکا : چرکا : چبھونا: بھونکنا : آنکس ۔ (۲) آر : خار : نوکدار اوزار ۔

Prod : (v) [Origin doubtful .] (۱) چبھونا : بھونکنا : کچوکے لگانا : (چھڑی وغیرہ سے ) ہولا مارنا : آنکس دینا : پیلنا : گڑونا ۔ (۲) (مجازاً) ستانا : دق کرنا : چھیڑنا : جھنجھوڑنا : مہمیز کرنا : متہیج کرنا : جوش دلانا ۔

Prodder : ( n) چبھونے والا : بھونکنے والا : آنکس دینے والا : چھیڑنے والا : اکسانے والا: مہمیز کرنے والا ۔

Prodelision : (n) [L. 'prod'.+ E'elision '.] (عروض) حذف حرف علت : حرف علت کا گرنا(مثلاً I am کے عوض I'm )۔

Prodenia : (n) [mod. L.] کیڑوں کی ایک جنس جن کے لاروے مختلف النوع پودوں کو نقصان پہنچاتے ہیں ۔

Prodenia lithoralis : (n) (حیوانیات) مصری روئی کا کیڑا ۔

Prodigal : (a) [late L. 'prodigalis'.] (۱) بے دریغ خرچ کرنے والا : فضول خرچ : شاہ خرچ : بے حساب خرچ کرنے والا ۔ (۲) بہت خرچیلی (اشیاء یا افعال ) : مصرفانہ ۔ (۳) بے دریغ بخشش : عطا و بخشش میں فرد : دل کھول کر دینے والا : افراط سے دینے والا ۔

Prodigal : (n) (۱) پانی کی طرح روپیہ بہانے والا شخص : مصرف : شاہ خرچ : فضول خرچ : برباد کرنے والا : ضائع کرنے والا ۔ (۲) مصرف بیٹا (لوقا باب ۱۵ آیت ۱۱ تا ۳۲ )۔

To play the prodigal : اصراف بیجا کرنا : شاہ خرچی یا فضول خرچی کرنا : لٹانا : برباد کرنا ۔

Prodigal : (adv.) مصرفانہ : فضول خرچی سے : بے دریغ ۔

Prodigal son : (n) (۱) مصرف بیٹا (لوقا باب ۱۵ آیت ۱۱ تا ۳۲)۔ (۲) تائب گنہگار ۔ (۳) کھائی جانے والی دو سمندری مچھلیوں ( Cobia اور Rainbow-runner) میں سے کوئی ایک ۔

Prodigality : (n) [late L. 'prodigalitas'.] (۱) اصراف :فضول خرچی : شاہ خرچی : بے دریغ خرچ ۔ (۲) افراط : بہتاب :کثرت : ریل پیل ۔

Prodigalize : (v) بیدردی سے خرچ کرنا : بے دریغ خرچ کرنا : اصراف بیجا کرنا : فضول خرچ کرنا : اصراف کرنا : شاہ خرچی : بے حساب یا بے انداز خرچ کرنا ۔

Prodigally : (adv.) مصر فانہ : فضول خرچی سے : بے دریغ : بے حساب

خرچ کر کے۔

Prodigious : (a) [L. 'prodigiosus '.] (۱) عجیب و غریب : حیرت انگیز۔ (۲) عظیم الشان : بہت بڑا : گراں قدر : بھاری بھرکم : بے اندازہ۔ (۳) غیر معمولی : انوکھا : عجیب الخلقت ( بطور فجائیہ )۔

Prodigious : (adv.) حیرت انگیز طور پر : بے اندازہ طور پر : عجیب الخلقت انداز میں۔

Prodigiously : (adv.) حیرت انگیز طورپر : بے اندازہ طور پر : عجیب و غریب انداز میں : عجیب الخلقت انداز میں : انوکھے پن سے : نرالے انداز میں۔

Prodigiousness : ( n) عجیب الخلقی : حیرت انگیزی : بھاری بھرکم پن : انوکھا پن : نرالا پن۔

Prodigy : (n) [L. 'prodigium '.] (۱) عجیب و غریب شے : نادر روز گار شے : انوکھی چیز : اچنبھا : عجوبہ : عجوبۂ کمال۔ (۲) عجیب الخلقت چیز یا شخص : (طب ، حیوانیات) عجیب الخلقت۔ (۳) حیرت خیز کمال کا نمونہ۔ (۴) غیر معمولی اوصاف کا شخص : خصوصاً وہ بچہ جو اپنی عمر کے لحاظ سے بہت ذکی ہو : حیرت انگیز باکمال شخص : محیر العقول صلاحیت والا۔

A prodigy violinist : ایک محیر العقول رباب نواز۔

Proditorious : (a) [L.'proditor'.] غدار : دھوکے باز : نمک حرام : بے وفا : دغا باز۔

Prodromal : (a) (۱)ابتدائی : اولین : تمہیدی : مقد ماتی۔ (۲) (مرضیات) منذر : انذاری : (امراض کی) پیش آگاہی دینے والی (علامت )۔

Prodrome : (n) [Fr. f. mod. L. Prodromus.] (۱) ابتدائی رسالہ : تعارفی یا تمہیدی رسالہ : کتابچہ یا کتاب : ابتدائی یا تمہیدی مقالہ یا باب : (کسی کتاب کا) مقد مہ۔ (۲) (مرضیات) ابتدائی علامت منذرہ : مرض کی پیش آگاہی دینے والی علامت۔

Prodromi : (n) Prodromus کی جمع۔

Prodromic : (a) دیکھو Prodromal

Prodromous : (n) [Gr. 'prodromos'.] (۱) پیش رو : مقدم : (علامت کے طور پر ) پہلے آنے والا واقعہ : پیش خبری یا پیش آگاہی کرنے والا واقعہ : پیش خیمہ۔ (۲) مقدمہ : تمہیدی یا تعارفی مقالہ ، کتابچہ ، رسالہ (جو کسی بڑی تصنیف کا دیباچہ ہو ) : دیبا چہ۔ (۳) ( مرضیات) ابتدائی علامت : علامت منذرہ : فرض کی پیش آگاہی دینے والی علامت۔

Produce : (n) [f. Produce (v).] (۱) پیداوار : حاصل : آمد۔ (۲) زرعی پیداوار : قدرتی پیداوار۔ (۳) حاصل : ما حصل : ثمرہ (محنت و مشقت کا)۔ (۴) اسلحہ خانہ اور دیگر فوجی و بحری ذخیروں کی شکست و ریخت کے بعد جو اشیاء ہاتھ لگیں۔

Brought to produce : (اسلحہ خانہ) توڑ پھوڑ کے بعد چیزوں کی قسم بندی یا صنف بندی کر لی گئی : توڑ پھوڑ کے بعد چیزوں کو الگ الگ قسم وار طور پر ترتیب دے دیا گیا۔

Raw produce : خام پیداوار۔

Produce : (v) [L. 'Producere'.] (۱) پیش کرنا : حاضر کرنا۔ (۲) معائنے یا غور کے لئے پیش کرنا : (مثلاً شہادت ، گواہ ، وجوہ ، ٹکٹ وغیرہ )۔ (۳) شائع کرنا : منظر عام پر لانا : پبلک میں لانا : پبلک کے سامنے پیش کرنا (مثلاً ڈراما ،کتاب ، تماشہ وغیرہ )۔ (۴) (مساحت) بڑھانا : (کسی خط کو کسی نقطے تك ) وسیع کرنا۔ (۵) خام پیداوار سے (مصنوعات ) بنانا۔ (۶) وقوع میں لانا : باعث ہونا : پیدا کرنا (تہلکہ ،سنسنی وغیرہ )۔ (۷) پیداوار دینا : فصل پیدا کرنا۔ (۸) (اولاد ) پیدا کرنا : (پھل ) دینا (پودوں کا)۔

Produceable : (a) پیدا ہونے کے قابل : جو پیدا ہو سکے : پیداوار کے قابل : معائنے یا پیش کرنے کے قابل۔

Produced : (a) کسی خاص سمت میں بڑھایا ہوا یا وسیع کیا ہوا : (خط) کھینچا ہوا : (ہندسہ) ممدودہ : بڑھایا ہوا : غیر متناسب طور پر لمبا کیا ہوا۔

Producent : (a) [L. 'producens,-ent'.] (قانو ن ) کوئی گواہ یا دستاویز پیش کرنے والا۔

Producent : (n) (۱) دیکھو Producer۔ (۲) گواہ یا دستاویز پیش کرنے والا فریق۔

Producer : (n) (۱) پیدا کرنے والا : پیش کرنے والا۔ (۲) (ڈرامہ وغیرہ ) پیش کرنے والا : پروڈیوسر: (امریکا ) تھیٹر کا مالك یا منیجر۔ (۳) (سیاسیات، معاشیات) اپجانے والا : پیدا کرنے والا : بنانے والا (اشیاء کا) : آجر : صانع (بخلاف صارف): پیدا کار۔ (۴) دیکھو Gas producer ۔

Gas producer : گیس پرو ڈیوسر : کاربن مونو آکسائڈ گیس پیدا کرنے والی بھٹی۔

Producer-gas : (n) گیس پروڈیوسر سے پیدا شدہ کاربن مونو آکسائڈ گیس جو ایندھن کے کام آتی ہے۔

Producibility : (n) زرخیزی ؛ پیداوار کی صلاحیت ؛ پیداوار کی قابلیت ؛ پیدا ہونے یا پیدا کئے جانے کی قابلیت ؛ قابلیت تولید ؛ باروری ؛ نتیجہ خیزی۔

Producible : (a) پیدا ہونے کے قابل ؛ جو پیدا ہو سکے ؛ پیداوار کے قابل ؛ معائنے یا پیش کرنے کے قابل۔

Product : (n) [L. 'productum '.] (۱) پیداوار ؛ حاصل ؛ مصنوعات۔ (۲) نتیجہ ؛ ماحصل ؛ پھل۔ (۳) (ریاضیات) وہ مرکب جو کسی شے میں نہ ہو مگر دوران تحلیل اس میں پیدا ہو جائے ؛ حاصل تجزیہ۔

Productibility : (n) پیدا ہونے یا کئے جانے کی حالت یا صفت ؛ قابلیت تولید ؛ باروری ؛ نتیجہ خیزی۔

Productible : (a) دیکھو Producible

Production : (n) [L. 'productio,-on'.] (۱) پیدا کرنے کا عمل ؛ پیدا کئے جانے کی حالت ؛ پیدا کرنا ؛ پیش کرنا۔ (۲) پیداوار ؛ وہ چیز جو پیدا ہو ؛ وہ چیز جو کسی عمل یا کوشش کا نتیجہ یا حاصل ہو ؛ ماحصل : (خاص کر جمع) ادبی یا فنی کام ؛ تصنیف ؛ (انجینیئرنگ) ایجاد۔ (۳) پیش کرنے کا عمل ؛ پیشکش ؛ (قانون) عدالت میں کسی دستاویز کی پیشکش (معائنے کی غرض سے)۔ (۴) کشیدگی ؛ توسیع ؛ کشائش ؛ تطویل ؛ (کسی خط کو) آگے کسی نقطے تک کھینچنے ، وسیع کرنے یا لمبا کرنے کا عمل۔ (۵) (حیاتیات) پیدائش۔

Productive : (a) [late L. 'productivus '.] (۱) زرخیز ؛ سیر حاصل ؛ کثیر پیداواری ؛ بہتات سے پیدا کرنے والا ؛ کثیر زا۔ (۲) پیدا کرنے والا۔ (۳) باعث ؛ موجب۔ (۴) (معاشیات) پیداوار ؛ بار آور ؛ حاصل خیز ؛ سود مند۔ (۵) ابداعی۔ (۶) معنی خیز۔

Productive imagination : (n) (نفسیات) ابداعی تخیّل۔

Productive labour : (n) (معاشیات) بار آور محنت ؛ ثمر آور محنت۔

Productive labourer : (n) بارآور مزدور ؛ ثمر آور اجیر۔

Productive mine : (n) معدن سیرِ حاصل ؛ سیرِ حاصل معدن۔

Productive soil : (n) زرخیز یا سیر حاصل زمین۔

Productive writer : (n) پرنویس یا بسیار نویس مصنف ؛ پرگو شاعر یا مصنف۔

Productively : (adv.) ازروئے پیدائش ؛ ازروئے منفعت۔

Productiveness : (n) زرخیزی ؛ بار آوری ؛ کثیر زائی ؛ زرخیز ہونے کی حالت یا صفت ؛ سیر حاصلی ؛ سرشاری ؛ باروری ؛ حاصل خیزی ؛ سود مندی ؛ قابلیت تولید۔

Productivity : (n) زرخیزی ؛ بار آوری ؛ کثیر زائی ؛ زرخیز ہونے کی حالت یا صفت ؛ سیر حاصلی ؛ سرشاری ؛ باروری ؛ حاصل خیزی ؛ سود مندی ؛ قابلیت تولید ؛ کثیر پیدا واریت ؛ بار آور محنت کی فی اکائی مادی پیداوار ؛ پیداواریت ؛ پیدا آوری۔

Productor : (n) پیدا کار ؛ ثمر آور ؛ پیدا کرنے والا ؛ پروڈیو سر ؛ پیش کرنے والا۔

Productory : (a) پیداواری ؛ تولیدی۔

Productoress : (n) پیدا کار عورت ؛ عورت پروڈیو سر ؛ پیدا کرنے والی یا پیش کرنے والی۔

Products : (n) مصنوعات۔

Productus : (n) [L.] بازو پا یوں کی ایک معدوم جنس ؛ (نباتیات) خارجہ۔

Proem : (n) [L. 'prooemium '.] (۱) تمہید ؛ دیباچہ ؛ مقدمہ ؛ (کسی کتاب یا تقریر کا) پیش لفظ۔ (۲) آغاز ؛ ابتداء ؛ شروعات۔

Proembryo : (n) (نباتیات ، حیوانیات) قبل جنین ؛ وہ جنین مسافت جو اصل جنین کی تشکیل سے پہلے ، انڈے (یا پودوں کے بارور مادہ خلیے) کی شگافتگی کے دوران ظاہر ہوتی ہے۔

Proembronal /Proembryonic : (a) قبل جنینی ؛ قبل جنین کا یا اس سے متعلق۔

Proemial : (a) تمہیدی ؛ ابتدائی ؛ مقدماتی ؛ تعارفی۔

Proemptosis : (n) [f. Pro+ Gr. 'emptosis.'] وقت معینہ سے پیشتر کسی قدرتی واقعے کا ظہور یا وقوع (خصوصاً ہلال نوکا ( Metonic Cycle کے مطابق ) وقت سے قبل ظہور میں آنا۔

Proenzyme : (n) (نباتیات ، حیوانیات) خمیر زا : خمیر زا مادہ : مادۂ تخمیری : تخمیری مادہ : ( جر ثو میات) پیش خمیر۔

Proestrous/Prooestrous : (a) Proestrus کا یا اس سے متعلق۔

Proestrus /Proestrum /Prooestrus/Prooestrum / Proestruses/ /Proestrumps : (n) [mod. L.] ہیجانِ مادہ یا "گرمی" سے فوراً پہلے کی (تیاری کی) مدت (جس میں (پستاندار مادہ کے) بیضہ دانوں کی نشوو نما ، بڑھی ہوئی جنسی فعالیت ، فرج اور رحم کی لعابدار جھلیوں کا تغیر واقع ہوتا ھے) : قبل ہیجان : (حیوانیات) آمد ہیجان۔

Prof : (n) (روز مرہ ) Professor کا مخفف۔

Profanation : (n) [late L. 'profanatio'.] بے ادبی : بے حرمتی : آلودگی : نا پاک کرنا : نجس کرنا۔

Profane : (a) [L. 'profanus '.] (۱) غیر مذہبی : دنیوی۔ (۲) غیر مقدس : عامی۔ (۳) جنس : نا پاک۔ (۴) بد مذہب : بد دین : ملحد : بے دین : کافر : جو محرمات کا احترام نہ کرتا ہو : بے ادب : بے حرمت : بد زبان۔

Profane : (n) ملحد : کا فر : بد دین شخص۔

Profane : (v) [L. 'profanare'.] (۱) بے حرمتی کرنا : تذلیل کرنا : بے ادبی کرنا : بے حرمتی کرنا : بے احترامی کرنا : تو ہین کرنا۔ (۲) نجس کرنا : ناپاک کرنا : ملوث کرنا : آلودہ کرنا : کفر بکنا : کفران نعمت کرنا : بد کلامی یا بد زبانی کرنا۔

Profane language : (n) فحش زبان : بے ہودہ گوئی : بد کلامی : بد زبانی : فحاشی۔

Profanely : (adv.) بے باکانہ : بے ادبانہ : دنیادارانہ : مذہبانہ : ملحدانہ : زندیقانہ : کافرانہ۔

Profaneness : (n) بے حرمتی : الحاد : بد دینی : لامذہبیت : تحقیر دین : کفر گوئی۔

Profaner : (n) (محرمات کی ) بے حرمتی کرنے والا : بے ادب : بے احترام : بے دین : لا مذہب : ملحد: کفر گو : بد کلام یا بدزبان شخص۔

Profanities : (n) ملحدانہ الفاظ یا افعال : کافرانہ قول و فعل۔

Profanity : (n) [late L. 'profanitas '.] بے حرمتی : الحاد : بد دینی : لا مذہبیت : تحقیر دین : کفر گو ئی : بے ادبی : بد کلامی : بد زبانی : ملحدانہ طور یا تقریر : (جمع) ملحدانہ الفاظ و افعال۔

Proferment : (n) دیکھو Proenzyme

Profert : (n) [L.] (تاریخ) (قانون) عدالت میں کوئی دستاویز پیش کرنا یا دکھانا۔

Profess : (v) [L. 'professus'.] (۱) دعویٰ کرنا : ادعا کرنا : دعویٰ دار ہونا : مدعی ہونا۔ (۲) ظاہر کرنا۔ (۳) اقرار کرنا : اعتراف کرنا : اقبال کرنا : کھلے عام کہنا : اعلان کرنا۔ (۴) عقیدہ رکھنا : پیرو ہونا (کسی مذہب کا)۔ (۵) کسی پیشے یا کاروبار کا کرنا (مثلاً طب ، قانون وغیرہ کا)۔ (٦) بطور پروفیسر سکھانا یا تعلیم دینا : پرو فیسری کرنا : پروفیسر کی خدمات انجام دینا۔

Professed : (a) (۱) مدعی : اقبالی : اعتراف کئے ہوئے۔ (۲) با ضابطہ سند یافتہ : علم پیشہ : ماہر فن : مہارت پیشہ : ہنر پیشہ۔ (۳) مذہبی عہد کا پابند ، جس نے کسی مذہبی سلسلے میں داخل ہونے کا اقرار صالح کیا ہو : اقرار صالح کرنے والوں کا یا ان سے متعلق۔

Professedly : (adv.) بظاہر : صریحاً : اعترافاً۔

Profession : (n) [L. 'professio,-on-'.] (۱) پیشہ (خصوصاً علمی) (قدیم ) پروفیسر کی تعلیم یا رتبہ۔ (۲) قول : اظہار : ادعا : عہد : دعویٰ۔ (۳) مذہبی عقیدہ : (نیز) وہ مذہب جس کا کوئی معتقد ہو۔ (۴) کسی مذہبی فرقے میں داخل ہونے کا عہد یا عمل : کسی مذہبی فرقے میں داخلہ۔ (۵) جماعت جو کسی پیشے میں مصروف ہو : خاص یا بڑا پیشہ : خاص کاروبار یا ملازمت : حرفہ : پیشہ : روزگار۔ (٦) (قانون) اقبال جرم۔

The learned professions : علمی پیشے یعنی مذہبی ، قانونی ، طبی۔

The profession : (تھیٹر کی بول چال) ایکٹرس (بحیثیت مجموعی ) : اداکاروں کا طائفہ : ایکٹرس کی جماعت۔

Professional : (a) (۱) پیشے کا : پیشے سے متعلق : کسی حرفے یا روزگار یا اس سے متعلق : فنی : پیشہ وارانہ۔ (۲) اپنے کام یا اپنے پیشے میں لگا ہوا : اہل حرفہ یا روزگار : پیشہ ور۔ (۳) کسی علمی پیشے میں مشغول : علم پیشہ : مہارت پیشہ : ہنر پیشہ۔ (۴) جو کسی ایسے کام کو ذریعۂ معاش یا پیشہ

بنا لے جسے عام طور پر لوگ تفریح طبع یا وقت گذاری کے لئے اپناتے ہیں (مثلاً کرکٹ وغیرہ) : جو (کھیل کود یا ڈرامے وغیرہ میں) اپنی روزی کمانے کی غرض سے کام کرتا ہو : پیشہ باز۔ (۵) جو کسی شعبۂ فن یا نظریاتی جزو کا ماہر ہو : جو اپنے فن کو علمی کمال بخشے ۔

Professional : (n) (۱) علم پیشہ یا ہنر پیشہ شخص۔ (۲) وہ شخص جو کسی ایسے کام کو جسے عموماً تفریح طبع یا وقت گذاری کے لئے لوگ اپناتے ہیں، اپنا پیشہ یا ذریعۂ معاش بنا لے : پیشہ ور کرکٹ باز : گولف باز وغیرہ : (تحقیراً) پیشہ ور سیاستداں : سیاست پیشہ شخص۔

Professional agitator : (n) پیشہ ور شورشی (جس نے شورش پھیلانا اپنا پیشہ قرار دے لیا ہو)۔

Professional aid : (n) فنی امداد۔

Professional cricketer /-golfer : (n) پیشہ ور کرکٹ باز یا گولف باز (یعنی جو اجرت لے کر کھیلتا ہے)۔

Professional etiquettes: ( n) آداب پیشہ۔

Professional men : (n) پیشہ ور لوگ : اہل پیشہ۔

Professional politician : (n) پیشہ ور سیاستداں : سیاست پیشہ : سیاست باز۔

Professional skill : (n) پیشہ ور مہارت : فنی مہارت۔

Professionalism : (n) پیشہ وری : پیشہ ورانہ اوصاف : پیشہ ورانہ خصوصیت : پیشہ وریت : پیشہ ورانہ ڈھنگ یا مہارت : کسی مخصوص پیشے کی مہر یا اس پیشے کا نشان۔ (۲) (کھیل کود وغیرہ میں) پیشہ ورانہ طور پر شامل ہونے والے کی پوزیشن (بمقابلہ اس کے جو تفریح طبع کے لئے یا شوق کی بناء پر شریک ہو) : پیشہ بازی : پیشہ ور کھلاڑیوں کا طبقہ۔

Professionalist : (n) پیشہ ور : وہ شخص جو کسی کام کو بطور پیشہ اپناتا ہے : پیشہ ور طبقے کا نمائندہ۔

Professionalize : (n) پیشہ ور بننا یا بنانا۔

Professionally : (adv) پیشہ ورانہ : پیشہ ورانہ حیثیت سے : پیشہ ورانہ طور پر۔

Professionaless : (a) بے پیشہ : بے روزگار۔

Professor : (n) [L.'professor '.] (۱) معترف یا ماننے والا (کسی مذہب کا) : معترفِ مذہب۔ (۲) استاد : معلم : پروفیسر (اس کا مخفف .Prof بطور خطاب بزرگی ناموں کے شروعات میں لگایا جاتا ہے)۔ (۳) (کسی فن کی مہارت کا ادعائی لقب) استاد : پروفیسر : ماہر فن ۔ (۴) (عام) پیشہ ور (کھلاڑی)۔

Professorate : (n) (۱) پروفیسری : منصب پروفیسری : پروفیسر کا عہدہ یا اس کی مدت : پروفیسر کے فرائض منصبی۔ (۲) دیکھو Professoriate ۔

Professoress : (n) پروفیسر عورت : پروفیسرانی : استانی۔

Professorial : (a) پروفیسرانہ : پروفیسر کا یا اس سے متعلق : پروفیسری سے متعلق : معلمانہ : مدرسانہ : ملایانہ : اصول سے متعلق : اعتقادی : ادعائی : اذغائی : غیر استدلالی۔

Professorially : (adv.) پروفیسر کی حیثیت سے : پروفیسر کی شان سے : معلمانہ طور پر : اذغائی طور پر : ادعائی طور پر۔

Professoriate : (n) (۱) پروفیسروں کی جماعت : جماعت پروفیسران : پروفیسروں کا عملہ۔ (۲) پیسہ معلمی (کالج یا یونیورسٹی میں) : پروفیسری : پروفیسری کا پیشہ۔

Professorship : (n) پروفیسری : منصب پروفیسری : پروفیسر کا عہدہ یا اس کی مدت : پروفیسر کے فرائض منصبی۔

Proffer : (n) [Me. 'Profre'.] (۱) پیشکش : نذر : سعی : تحریک : عرضی : درخواست : عرض داشت : التماس : گذارش : سوال : آرزو : خواہش : کچھ کرنے کی پیشکش یا تجویز۔ (۲) (نفسیات) ارادہ : قصد۔ (۳) (قانون) کسی شیرف یا دیگر ضلع افسر کے ذریعہ کسی مقررہ وقت پر تخمینی بقایہ جات کی شاہی خزانے میں ہنگامی ادائی۔

Proffer : (v) (۱) دینا : پیش کرنا : پیشکش کرنا : نذر کرنا۔ (۲) (قدیم) (کچھ کرنے کی) تجویز رکھنا یا پیش کرنا : قصد کرنا۔

Proffered : (a) پیش کردہ : نذر کردہ۔

Profferer : (n) پیش کرنے والا : نذر گزراننے والا : تجویز رکھنے یا قصد کرنے والا۔

Proficiency : (n) [f. next .] اہلیت : استعداد : لیاقت : مہارت : واقفیت۔

**Proficient** : (a) [L. 'proficiens,-cnt-'.] اہل : مستعد: صاحب استعداد: ماہر : واقف ۔

**Proficient** : (n) وہ شخص جس نے کسی فن یا کسی شعبہ علم میں خاص مہارت حاصل کر لی ہو : ماہر : صاحب استعداد : صاحب لیاقت ۔

**Proficiently** : (adv.) ماہرانہ طور پر : مہارت سے : مہارت کے ساتھ : ہوشیاری سے : ماہرانہ ۔

**Profile** : (n) [It.] (۱) چپٹا خاکہ : یك رخی تصویر : یك رخی نقشہ : چہرے کی بغلی یا یك رخی تصویر : نیم رخ تصویر : نیم رخ : (صحافت میں) سیرتی خاکہ۔ (۲) قلع کا ترچھا عمودی قطعہ : مٹی کا دھس : دھس کی چوڑائی : قطعہ عمودی ۔ (۳) (مساحت) طولی تراش۔ (۴) (تھیٹر) پس منظر کی چپٹی تصویر جس کا خاکہ تراش لیا گیا ہو اور جسے اسٹیج پر رکھ کر منظر کشی کا کام لیا جائے : ڈھانچہ ۔ (۵) (برتن سازی) پلیٹ جس پر کسی چیز کے اندرونی یا بیرونی حصے کا خاکہ بنا رہتا ہے : نیم رخ سانچہ ۔

Drawn in profile : جس کی یك رخی تصویر کھینچی گئی : جسے یك رخی تصویر یا خاکے میں پیش کیا گیا ہو۔

In profile : یك رخی : نیم رخ : جیسا کسی ایک رخ سے نظر آئے ۔

River profile : (جغرافیہ) طولی تراشِ دریا۔

Soil profile : (جغرافیہ) طولی تراشِ زمین ۔

**Profile** : (v) (۱) یك رخی تصویر کھینچنا: یك رخی نقشہ یا خاکہ بنانا: یك رخی نقشے یا تصویر میں پیش کرنا۔ (۲) (کوئی مخصوص قسم کی) یك رخی تصویر یا نقشہ لگانا۔ (۳) سیرتی خاکہ لکھنا یا پیش کرنا۔

To present a profile/ To turn in profile : (بل فائٹ میں) بائیں کندھے کو سانڈ کی جانب کرنا ۔

**Profile paper** : (n) کاغذ جس پر مساوی دوریوں کی عمودی اور افقی لکیریں بنی ہوں (خاکہ سازی کے لئے)۔

**Profile test** : (n) (نفسیات) نیم رخی امتحان: نیم رخی آزمائش۔

**Profilist** : (n) یك رخی خاکے یا تصویریں بنانے والا۔

**Profilograph** : (n) (۱) پہیوں پر رکھا ہوا ایک آلہ جو خودکار طور پر اسی سرزمین کا جدھر سے وہ گزرتا ہے، پروفائل ریکارڈ کرتا جاتا ہے : پروفائل نگار۔ (۲) (ڈھالی ہوئی دھات کی) سطح کی ہمواری یا چکنائی کو ناپنے کا آلہ : نا ہمواریٔ سطح پیما۔

**Profilometer** : (n) (انجینیئرنگ) سڑك پیما۔

**Profit** : (n) [L. 'profectus'.] (۱) فائدہ : نفع : منفعت ۔ (۲) مالی نفع : منافع : منفعت : سود : وہ رقم جو لین دین میں پونجی سے زائد حاصل ہو۔ (۲)(جمع) (سیاسی معاشیات) (کارخانوں کی) بچت پیداوار (جو خام مال کی قیمت ،مزدوری ،کرایہ اور دیگر اخراجات کی منہائی کے بعد ہو ) ۔

Gross profit : (معاشیات) خاص منافع ۔

**Profit** : (v) (۱) فائدہ اٹھانا : منافع ہونا : نفع حاصل کرنا۔ (۲) مفید ہونا : کار آمد ہونا : کام آنا: نفع بخش ہونا۔

**Profit and loss** : (n) (معاشیات ) نفع و نقصان۔

**Profit and loss account** : (n) (بہی کھاتا) حساب کا طریقہ جس میں منافع ایك طرف اور نقصان دوسری طرف دکھایا جاتا ہے : حساب آمد و خرچ : نفع و نقصان کھاتا۔

**Profit-rent** : (n) وہ کرایہ جس کی رقم کرایہ دار کی خوشحالی پر موقوف ہو۔

**Profit-sharer** : (n) حصہ دار منافع : آجر وا جیر ، مالك و مزدور ، سرمایہ و محنت جن کے مابین منافع کی تقسیم ہوتی ہے یا جو منافع کے حقدار ہوتے ہیں۔

**Profit-sharing** : (n) وہ کاروبار جس کے نفع میں آجر و اجیر دونوں شریك ہوں; تقسیم منافع بہ درمیان سرمایہ و محنت : منافع بٹائی ۔

**Profit-taking** : (n) (صرافہ) تمسکات کی فروخت میں قابل حصول منافع لینے یا وصول کرنے کا عمل (قیمتیں بڑھ جانے کی صورت میں)۔

**Profitability** : (n) فائدہ بخش ہونا : فائدہ مندی : سود مندی : نفع بخشی : منفعت بخشی : نفع رساں۔

**Profitable** : (a) نفع بخش : فائدہ بخش : سود مند : فائدہ مند : مفید : منفعت بخش : نفع رساں۔

A Profitable speculation : نفع بخش سودا : نفع بخش سٹا۔

Profitable use : (n) مفید استعمال : نفع بخش استعمال۔

Profitableness : (n) دیکھو Profitablity

Profitably : (adv.) نفع بخش طور پر : سود مندانہ : منفعت بخش انداز میں۔

Profiteer : (n) نفع خور : نفع کمانے والا : (خصوصاً) جنگ یا مشکل اوقات میں ضروری اشیاء پر سے زیادہ نفع کمانے کی کوشش کرنے والا : حد سے زیادہ نفع اٹھانے والا : بے جا نفع حاصل کرنے والا : نا جائز نفع خور : نا جائز نفع لینے والا : منافع باز۔

Profiteer : (v) نفع خوری کرنا : بے جا نفع اٹھانا : نا جائز نفع اٹھانا: ناجائز نفع کمانا : غیر معقول فائدہ حاصل کرنا : حد جائز سے زیادہ نفع لینا (خصوصاً دوران جنگ یا مشکل اوقات میں تاجروں اور ٹھیکہ داروں کا بے جا رویہ)۔

Profiteering : (n) نفع خوری : منافع بازی۔

Profiterole : (n) [Fr. f. 'proft+ -erole.'] ایک قسم کا کیک یا دیگر پکا ہوا کھانا : (خصوصاً) کھوکھلی پیسٹری جس میں مٹھائی یا کوئی چٹپٹی چیز بھر کر کھایا جاتا ھے۔

Profitless : (a) بے فائدہ : بے نفع : بلا منفعت : بے منفعت : غیر مفید : بے سود : غیر نفع بخش : بیکار۔

Profitlessly : (adv.) غیر نفع بخش طور پر : بے فائدہ طور پر : غیر مفید طور پر۔

Profitlessness : (n) غیر منفعتی : بے نفعی : غیرنفع بخشی : غیر سود مندی : بے سودی : غیر سودی ہونا۔

Profligacy : (n) اوباشی : عیاشی : اصراف : فضول خرچی۔

Profligate : (a) [L. 'profligatus '.] (۱) اوباش :عیاش : آوارہ : شہوت پرست : بد کار : بد کردار : بد چلن : نا بکار : ہر زہ۔ (۲) مصرف : فضول خرچ : بے حساب یا بے دریغ خرچ کرنے والا۔

Profligate : (n) عیاش و بدکار شخص : بد چلن شخص : مصرف : فضول خرچ کرنے والا۔

Profligately : (adv.) اوباشانہ : عیاشانہ : مصرفانہ طور پر۔

Profluent : (a) [L. f. Pro + 'fluere'.] زیادہ مقدار میں بہنے والا یا بہتا ہوا : تیزی سے اور بھر پور طور پر بہنے یا خارج ہونے والا : زیادہ جاری ہونے والا : کثیر مقدار میں بہنے والا : جو کثرت سے خارج ہو۔

Profluvium/ Profluvia : (n) [L.f. 'profluere'.] جریان کثیر : کثرت سے جاری ہونا یا خارج ہونا : کثیر اخراج جریان : کثرت اخراج : کثیر مقدار میں خارج ہونا یا جاری ہونا (خاص کر مرضیات میں)۔

Profound : (a) [L. 'Profunds'.] (۱) گہرا : غائر : غامض۔ (۲) مبصر : جید : متبحر۔ (۳) گہرا : عمیق : نہایت۔

Profound : (n) گہرائی : نہایت گہرائی : عمق (سمندر، مستقبل، روح وغیرہ کا)۔

Profoundly (adv.) بغایت : بدرجۂ غایت : گہرائی میں : نظر غائر سے : بہ نظر غائر۔

Profoundness : (n) گہرائی : عمق : گمبھیرپن : تبحر : فضیلت۔

Profulgent : (a) [L. 'profulgens'.] (روشنی) درخشاں۔

Profunda / Profundae: (n) [L. fem. of 'profundus '.] گہری شریانوں یا رگوں میں سے کوئی : وہ شریان یا رگ جو گوشت کے اندر ہو: شاہ رگ : یا سیاہ رگ زیر گوشت۔

Profunda penis artery : (n) (تشریح) عمیق قضیبی شریان۔

Profunditude : (n) گہرائی : عمق : گمبھیرپن : تبحر : فضیلت۔

Profundity : (a) گہرائی : عمق : گمبھیرپن : تبحر : فضیلت۔

Profuse : (a) [L. 'profusus'.] (۱)شاہ خرچ: بے دریغ بخش۔ (۲) فضول خرچ : مصرف۔ (۳) زیادہ : وافر : فراواں : کثیر : بہ افراط : مفرط۔

Profusely : (adv) مصرفانہ طور پر : بہ کثرت : بہ افراط : فراوانی سے۔

Profuseness : (n) شاہ خرچی : اصراف : فضول خرچی : زیادتی : کثرت : فراوانی : بہتات : وفور : افراط۔

Profusion : (n) [L. 'profusio'.] (۱) اصراف : فضول خرچی : اصراف بے جا : شاہ خرچی : بے دریغ خرچ۔ (۲) افراط : بہتات : فراوانی : وفور: کثرت : زیادتی : سر شاری : لبریزی : روانی۔

**Profusive : (a)** مصرف : فضول خرچ : شاہ خرچ : سرشار : بسیار : مفرط : فراواں : کثیر : بہ افراط : مائل بہ اصراف : مائل بہ افراط و فراوانی۔

**Profusively : (adv.)** مصرفانہ طور پر : افراط سے : فراوانی سے۔

**Profusiveness : (n)** اصراف : فضول خرچی : افراط : فراوانی : کثرت : بہتات۔

**Prog : (n)** [of unkn. origin.] چبھونے ، بھونکنے یا چھیدنے کا اوزار یا آلہ : نوکدار سلاخ : نوکدار میخ : کباب کی سیخ : سوجا : نوکدار اوزار جس سے کپڑے ، بادبان وغیرہ میں سوراخ کرتے ہیں : چھوٹا سا خنجر۔

**Prog : (n)** [Orign doubtful.] کھانا : خوراک : غذا : سامان خورد و نوش : آذوقہ : رسد : (خصوصاً) توشہ (سفر کے لئے) زادراہ : (مجازاً) ذہنی غذا۔

**Prog / Proggins : (n)** [Perversion of Proctor .] (انڈر گریجویٹ کا عامیانہ) پراکٹر (آکسفورڈ یا کیمبرج کا)۔

**Prog : (v)** دیکھو Proctorize

**Prog : (v)** [of unkn origin .] کسی چیز کی جستجو میں مارا مارا پھرنا : (خصوصاً) غذا کی تلاش میں مارا مارا پھرنا : تھیلا لے کر گھومنا : بھیک مانگنا : گداگری کرنا۔

**Prog : (v)** [f. Prog (n).] نوکدار چیز چبھونا یا بھونکنا : چھید کرنا یا چھید ڈالنا۔

**Progenitive : (a)** [f. L. 'Progignere'.] صلاحیت تولید کا حامل : قوت تولید کا حامل : باز تولیدی قوت یا خاصیت رکھنے والا : جس میں بچہ پیدا کرنے کی صلاحیت موجود ہو : بارور ہونے والا : بچہ خیز : ثمر خیز : بچہ زا : ثمر زا : افزائش نسل کا اہل : افزائش نسل کی صلاحیت رکھنے والا : متعلق بہ افزائش نسل۔

**Progenitor : (n)** [L. 'progenitor '.] (۱) مورث اعلیٰ : مورث : جد : جدا مجد۔ (۲) (حیاتیات) (حیوانات یا پودوں کا) مورث یا مورثی نوع۔ (۳) (مجازاً) (سیاسی ، روحانی یا علمی امور میں) پیش رو : بزرگ : جد : سلف۔ (۴) اصل : نقل کی اصل : بنائے اول : بناء۔

**Remote progenitor :** (حیاتیات) مورث اعلیٰ : جد امجد۔

**Progenitorial : (a)** مورثی : جدی : بزرگانہ : اسلافی۔

**Progenitorship : (n)** بزرگی : پیش روی : جدیت۔

**Progenitress / Progenitrix : (n)** مورثہ : جدہ۔

**Progeniture : (n)** [f. L. 'progenit- + -ure.] (۱) افزائش نسل : نسل افزائی : تناسل : توالد۔ (۲) نسل : زادوولد : اولاد : فرزند : خلف : جانشین : پھل : ثمر : نتیجہ۔

**Progeny : (n)** [L. 'progenes '.] (۱) اولاد : زادو ولد : بچے : اخلاف : فرزند : ورثا : نسل (نیز حیوانات اور پودوں کی)۔ (۲) (مجازاً) روحانی اولاد : چیلے : شاگرد : جانشین : مقلدین۔ (۳) (مجازاً) جو کسی چیز سے نکلے یا پیدا ہو : پیداوار : حاصل : نتیجہ ۔

**Progeria : (n)** [f. Pro + Gr. 'geras '.] قبل از بڑھاپا : زودرس بڑھاپا : (خصوصاً) ایک غیر معمولی حالت جس میں طفلگی اور سال خوردگی دونوں کی علامتیں موجود ہوں۔

**Progestational : (a)** [f. Pro+ Gestational .] قبل از حمل : حمل سے پہلے کا : قبل از حاملگی : پیش از حمل عورت یا مادہ کے جسمانی اور ہارمونی تغیرات سے متعلق۔

**Progesterone : (n)** [Blend of Progest (In and luteosterone'.] (عضویات) ہارمون زا غدود یا جسموں سے پیدا شدہ اسٹیروائڈ (Steroid) جنسی ہارمون جو حمل کو برقرار رکھنے اور حیض کے بعد بے قاعدگیوں کے علاج میں کام آتا ھے : پروجسٹرون۔

**Progestin : (n)** [f. Pro+ Gest (ation+-in)] (عضویات) (۱) پرو جسٹرون ، (خصوصاً) اس سے تیارکردہ کوئی مرکب جس کی خالصیت غیر مختص ہو۔ (۲) پروجسٹوجن (خصوصاً مصنوعی)۔

**Progestrogen : (n)** [f. asprec . + -o-+ -gen.] کوئی جنسی ہارمون یا دوسرا مادہ جو اپنے عضویاتی اثرات میں پرو جسٹرون کے مشابہ ہو۔

**Progestogenic : (a)** پروجسٹوجینک : پرو جسٹو جن کا : اس سے متعلق یا اس جیسا۔

**Proggins : (n)** دیکھو Prog(n)

**Proglottis / Proglottides : (n)** [Gr. 'proglottis '.] کینچوے (Tapeworm) کے جسم کا وہ حصہ یا جوڑ جو جنسی طور پر بالیدہ ہو : کینچوے کا ایک سالم نشو و نما یافتہ جز جو بریدہ ہونے پر بھی صلاحیت تولید رکھتا ھے۔ (۲)(حیوانیات) پیش زبانہ :

جز پیش زبان ۔

Prognathic : (a) [f. as Prognathous+-ic.] (۱) آگے کو نکلے ہوئے جبڑوں والا ۔ (۲) دیکھو Progenathous ۔

Prognathism : (n) [f. next+ism .] (طب ، حیوانیات) پیش آمدگی فك : نکلے ہوئے جبڑوں والا ہونا : پیش فکیت ۔

Prognathous : (a) [f. Pro +Gr. 'gnothos'+-ous.] (۱) آگے کو نکلے ہوئے جبڑوں والا : (طب ، حیوانیات) پیش فکّہ : (نیز) نمایاں ، آگے کو نکلا ہوا (جبڑا) ۔(۲)(حشریات) جس کا منہ کاسہ کے آگے ہو۔

Prognathy : (n) دیکھو Prognathism

Progne: (n) [L. 'progne'.] (۱) گوریّا کا شاعرانہ نام ۔ (۲) گوریا کی ایك امریکی جنس جس میں ریاستہائے متحدہ امریکا کی ارغوان ابابیل بھی شامل ھے ۔

Prognosis / Prognoses : (n) [Gr. 'prognosis'.] (طب) انداز مرض : مرض کی امکانی حالت سے متعلق پیش گوئی : اس طرح کی پیش گوئی کا فن یا عمل ۔ (۲) پیش گوئی : پیش بینی ۔

Prognostic : (n) [Gr. 'prognostikon '.] (۱) وہ جس سے مستقبل کا علم پہلے ہی معلوم ہوجائے : وہ جس سے مستقبل کی پیش آگاہی ہو: علامت : نشانی : آثار: پیش خیمہ : فال : شگون ۔ (۲) کسی ایسی ہی حالت سے استنباط کی ہوئی مستقبل کی پیشگوئی : پیش بینی : پیش دانی : پیش خبری : پیش آگاہی ۔ (۳) (طب) علامت مرض : وہ علامت جس کی بناء پر مرض کا اندازہ یا مرض سے متعلق پیش خبری یا پیش گوئی ممکن ہو: آثار مرض ۔

Prognostic : (a) [Gr. 'prognostikos'.] جس میں کسی بات کی پیشگوئی یا پیش خبری مضمر ہو: پیشگو : پیش خبری کرنے والا : (طب) انداز مرض کا یا اس سے متعلق : جس سے اندازہ مرض ممکن ہو یا مرض کی پہلے ہی نشاندہی کر دے : پہلے سے نشان دینے والا یا خبر کرنے والا ۔

Prognosticable : (a) قابل پیشگوئی : جس کی نسبت پیش گوئی کی جا سکے ۔

Prognostically : (adv.) ازروئے شگون:فال کے طور پر :علامتاً بر بنائے علامات مرض : بر بنائے آثار: بطور پیشگوئی ۔

Prognosticate : (v) (۱) پیشگوئی کرنا : پیش خبری کرنا : فال گوئی کرنا : پیش آگاہی کرنا ۔ (۲) خبر دینا : علامت ظاہر کرنا : دلالت کرنا۔

Prognostication : (n) (۱) پیش گوئی : پیش خبری : پیش دانی : پیش بیانی : پیش آگہی ۔ (۲) شگون : فال : علامت : آثار : پیش خیمہ (اب شاذ ھے )۔

Prognosticative : (a) جس میں کسی بات کی پیش گوئی یا پیش خبری مضمر ہو: پیشگوئی کرنے والا : پیشگو : پہلے سے خبر دینے والا : دلالت کرنے والا (اشیاء سے متعلق )۔

Prognosticator : (n) پیشگو : پیشگوئی کرنے والا : غیب گو : غیب کا حال بتانے والا : نجومی : جوتشی : غیب داں : پیش خبری کرنے والا : رمّال : فال گیر ۔

Prognosticatory : (a) پیشگوئی جیسا : شگون جیسا : فال آسا : پیشگوئی کرنے والا : پہلے سے خبر دینے والا : دلالت کرنے والا (اشیاء سے متعلق ) ۔

Program : (n) (۱) پروگرام پیش نامہ ۔ (۲) دیکھو Programme ۔

Programma : (n) [Gr. 'programme'.] (۱)(یونان و روما ئے قدیم میں) اطلاع عام : اعلان : اعلانیہ : اعلان : پبلك نوٹس ۔ (۲) لائحہ عمل : لائحہ کار : منصوبہ : کسی مسلسل، با ضابطہ کاروائی سے پہلے ہی جاری کردہ تفصیلی نوٹس : پروگرام ۔ (۳) تحریری دیباچہ یا پیش لفظ : تمہید : تعارف : حرف آغاز ۔

Programme/Program : (n) [Gr. L. 'programma'. ] (۱) پروگرام : پیش نامہ ۔ (۲) لائحہ عمل : لائحۂ کار : کسی مسلسل و با ضابطہ کاروائی سے متعلق ہی جاری کردہ نوٹس : کیفیت نما : پراسپکٹس : (خصوصاً) کسی جلسے وغیرہ کی مجوزہ کاروائیوں کی ترتیب وار فہرست : مکمل کاروائی : ترتیب کار : طرح اجرائے کار : دستور جلسہ ۔ (۳) (مجازاً) کسی مجوزہ کاروائی کا معینہ منصوبہ : منصوبہ : پلان ۔ (۴) تحریری دیباچہ یا پیش لفظ : مقدمہ : تمہید : تعارف : حرف آغاز ۔ (۵) (کمپیوٹر ) مکمل و مفصل ہدایات جو کسی کمپیوٹر میں دینے کے بعد وہ از خودان ہدایات کے مطابق کام کرتا ھے (اس معنی میں عموماً Program ہی لکھا جاتا ھے ، اسم و فعل دونوں حالت میں )۔

Programme/Program : (v) (۱) پروگرام بنانا : پیش نامہ تیار کرنا ۔ (۲) (کمپیوٹر کو) پروگرام دینا : کسی کام سے متعلق و مفصل ہدایات ( کمپیوٹر کو ) دینا : اس طور پر ( کمپیوٹر سے ) کوئی کام لینا : (نیز) پروگرام کی طرح یا پروگرام میں بیان کرنا

Programme-music : (n) پروگرامی موسیقی : پیش نامی موسیقی : وہ موسیقی جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کیا کیا مناظر و واقعات پیش آنے والے ہیں۔

Programme repeater : (n) (ریڈیو) پروگرام باز فریسندہ : دوبارہ پروگرام دینے والا۔

Programmer : (n) (کمپیوٹر کے) پروگرام لکھنے یا تیار کرنے والا : پروگرام کے مطابق (کمپیوٹر سے) کام لینے والا : (کمپیوٹر میں) پروگرام دینے والا : پروگرامر : پروگرام نویس : پروگرام نگار۔

Programming : (n) کمپیوٹر کو پروگرام دینے اور اس کے مطابق کام لینے کا عمل : (نیز) (کمپیوٹر کے) پروگراموں کی تیاری یا ان کا لکھنا : پروگرام نویسی : پروگرام نگاری۔

Progress : (n) [L. 'progressus.'] (۱) ترقی : ارتقاء : نشو و نما۔ (۲) جاری ہونا یا دوران میں ہونا : آگے بڑھنا یا چلنا : پیش رفت : روانی : رفتار۔ (۳) (قدیم) شاہی سفر : شاہی دورہ : (سیاسیات) جلوس شاہی۔ (۴) (علم النجوم) سیر : حرکت : گردش۔ (۵) تدریجی پیش رفت : مسلسل پیش رفت : مسلسل ارتقاء یا ترقی : مسلسل بڑھوتری۔ (۶) (اسکاتستانی قانون) (جاگیردارانہ ریاست میں) وراثت : اسنادوراثت۔

In progress : جاری : دوران وقوع میں : جاری و سازی : آگے بڑھتا ہوا : پیش رفت میں : جو جاری ہو یا واقع ہورہا ہو : جو مسلسل پیش رفت میں ہو : جو مسلسل آگے بڑھ رہا ہو یا ارتقاء کے مراحل طے کر رہا ہو : جس کی پیش رفت جاری ہو : جو بہتری یا ترقی کی راہ پر آگے بڑھ رہا ہو۔

Progress : (v) (۱) ترقی کرنا : نشو و نما پانا : ترقی پذیر ہونا : نشو و نما پذیر ہونا : بتدریج و مسلسل آگے بڑھنا۔ (۲) جاری ہونا یا دوران میں ہونا۔ (۳) کسی عمل کو آگے بڑھانا : جاری رکھنا۔ (۴) مسلسل ترقی کرنا یا بڑھنا : مسلسل بہتری یا ارتقاء کے مراحل طے کرنا۔ (۵) آگے بڑھانا : ڈھکیلنا : ترقی کرانا (ادبی و مجازی معنوں میں)۔

Progress chart : (n) قبل معینہ شیڈول یا موقع کارکردگی کے مقابلے میں حقیقی یا اصل کارکردگی کو ظاہر کرنے والا چارٹ : پروگریس چارٹ : فرد و پیش رفت : فرد کارکردگی۔

Progress graph : (n) ترسیم ترقی۔

Progress of expenditure : (n) رفتار خرچ۔

Progress report : (n) (تعلیم) رجسٹر ترقی طلبا : پروگریس رپورٹ : روداد ترقی : روداد پیش رفت۔

Progression : (n) [L.'progressio'.] (۱) ترقی : پیش رفت : آگے بڑھنا۔ (۲) مسلسل جاری ہونا : مسلسل رواں ہونا : روش۔ (۳) ترقی : نشو و نما : (حیاتیات) ارتقا۔ (۴) (ریاضیات) سلسلہ۔ (۵) (موسیقی) اتار چڑھاؤ : چڑھاؤ : ایک سُر سے دوسرے سُر میں جانا : نغموں یا سروں کا (یکے بعد دیگرے) سلسلہ۔ (۶) (علم النجوم) تقویم۔

Arithmetical progression : (ریاضیات) سلسہ حسابیہ : اعداد کا ایک سلسلہ جس میں مقرر مقدار سے کمی بیشی ہوتی ہے جیسے ۱،۲،۳،۴ وغیرہ ۹،۷،۵،۳ وغیرہ۔

Geometrical progression : (ریاضیات) سلسلۂ ہندسیہ۔

Harmonic(al) progression : (ریاضیات) سلسلۂ موسیقیہ۔

Progression law : (n) (نفسیات) قانون سلسلہ۔

Progressional : (a) متعلق بہ ترقی : ارتقائی : ترقیاتی : سلسلاتی : سلسلہ وار۔

Progressionism : (n) نظریۂ ارتقاء : معتقد ارتقاء کا نظریہ یا اصول : ترقی پسندی : ترقی پسندانہ اصول یا نظریہ۔

Progressionist : (n) (۱) حامیٔ ترقی : ترقی پسند۔ (۲) ترقی کا قائل : ارتقاء کا قائل : وہ شخص جس کا یہ عقیدہ ہو کہ حیات نے نیچے سے اوپر تدریجی ترقی کی ہے : (حیاتیات) معتقد ارتقاء : (نیز بطور صفت)۔

Progressism : (n) اصول ترقی پسندی : ترقی پسندانہ اصول : ترقی خواہانہ اصول۔

Progressist : (n) [Fr. 'progressite'.] سیاسیات و عمرانیات میں ترقی کا حامی : حامیٔ ترقی : مصلح : ترقی خواہ : ترقی پسند : (نیز بطور صفت)۔

Progressive : (a) [med. L. 'progressivus'.] (۱) آگے بڑھنے والا : ترقی پذیر۔ (۲) تدریجی : متزائد : قدم بہ قدم بڑھتا ہوا : یکے بعد دیگرے واقع ہونے والا (تاش کے مخصوص کھیل پر اطلاق ہوتا ہے جس میں کھلاڑیوں کے کئی سیٹ ایک ساتھ مختلف میزوں پر کھیلتے ہیں، جن میں بعض کھلاڑی ہر دور کے بعد دوسری میز پر چلے جاتے ہیں)۔ (۳) ترقی

کن : ترقی یافتہ ۔ (۴) (مرضیات) (شدت اور گہرائی میں) مسلسل بڑھتا ہوا : ترقی پذیر : رواں : بڑھتی ہوئی (بیماری) ۔ (۵) (خصوصاً) سیاسی، بلدیاتی یا سماجی معاملات میں اصلاح یا ترقی کا حامی : اصلاحی : ترقی پسند : ترقی خواہ : اصلاح پسند ۔

Progressive : (n) اصلاح یا ترقی چاہنے والا : اصلاح پسند : ترقی پسند : ترقی خواہ : حامیٔ ترقی ۔

Progressive increase : (n) تدریجی اضافہ ۔

Progressive motion : (n) (میکانیات) بڑھتی رفتار : بڑھتی چال : بڑھتی حرکت : ترقی پذیر حرکت ۔

Progressive party : (n) ترقی پسند جماعت : اصلاح پسند جماعت ۔

Progressive tax : (n) (معاشیات) تدریجی محصول ۔

Progressive wave : (n) (عضویات) رواں موج : بڑھتی ہوئی موج ۔

Progressive whist : (n) تاش کا کھیل جس میں کئی ٹولیاں مختلف میزوں پر خاموش تاش کھیلتی ہے ان میں سے بعض کھلاڑی ہر بازی کے بعد دوسری میز پر چلے جاتے ہیں ۔

Progressively : (adv.) (۱) اصلاح پسندی کے طور پر : ازراہ ترقی پسندی : ترقی پسندانہ ۔ (۲) بتدریج: تدریجاً : تدریجی طور پر : رفتہ رفتہ ۔

Progressiveness : (n) اصلاح پسندی : ترقی پسندی : ترقی خواہی : ترقی پذیری : اصلاح پذیری ۔

Progressivism : (n) اصلاح پسند یا ترقی پسند کے اصول :اصلاح یا ترقی کی حمایت : حمایت اصول ترقی : ترقی پرستی : ترقی خواہی ۔

Prohibit : (v) [f.L. 'prohibere'.] روکنا : منع کرنا : باز رکھنا : ممانعت کرنا: مزاحمت کرنا : منا ہی کرنا ۔

Prohibited area : (n) ممنوعہ علاقہ ۔

Prohibited bore : (n) (اسلحہ سازی) ممنوع دہانہ ۔

Prohibiter/Prohibitor : (n) مانع : مزاحم : باز رکھنے والا : روکنے والا : منا ہی کرنے والا ۔

Prohibition : (n) [L. 'prohibitio'.] (۱) ممانعت : مزاحمت : امتناع : رکاوٹ : روک : روک ٹوک : قد غن : ممنوعیت : منا ہی ۔ (۲) (قانون) حکم امتناعی : شقۂ امتناعی: عدالت ماتحت کے نام عدالت عالیہ کا امتناعی حکم ۔ (۳) ممانعت فروخت منشیات : ممانعت استعمال مسکرات : شراب بندی ۔ (۴) بعض غیر ملکی تجارتی اشیاء کی در آمدات کی قانونی ممانعت ۔

Prohibition party : (n) امتناعی پارٹی : ۱۸۶۹ء میں تشکیل یافتہ ایک امریکی سیاسی جماعت جو ویسے ہی افراد کو نامزد کرتی یا اپنا تعاون دیتی ہے جو شراب کی خرید و فروخت پر ممانعت کے حق میں ووٹ دینے کا عہد کرتے ہیں ۔

Prohibitionism : (n) (قانون) امتناعیت : ممانعت مسکرات :ممانعت منشیات ۔

Prohibitionist : (n) شراب بنانے اور بیچنے کی ممانعت کا حامی : امتناع پسند : شراب بندی کا حامی : منشیات کی فروخت کی ممانعت کا حامی :حامیٔ امتناع منشیات : حامیٔ شراب بندی : (سیاسیات) حامیٔ امتناعیت ۔

Prohibitions and restrictions : (n) (قانون) موانع و قیود ۔

Prohibitive : (a) [med. L. 'Prohibitivus'.] (۱) امتناعی : مزاحمتی : جس میں روک دینے کی صفت ہو: جوکسی عمل سے روکے یا باز رکھے : مزاحم ۔ (۲) مانع یعنی جس کی وجہ سے کسی شے کا استعمال محال ہو جائے : (ٹیکس ، قیمت وغیرہ ) جو کسی چیز کے استعمال یا غلط استعمال کو مانع ہوں : استنناعی ۔ (۳) ( صرف و نحو ) نہی : جو ممانعت ظاہر کرے ۔

Published at a prohobitive price : قیمت اس قدر زیادہ ہے کہ کوئی خرید نہیں سکتا ۔

Prohibitive tax : (n) امتناعی محصول : وہ محصول جو کسی چیز کے استعمال یا غلط استعمال کو روکنے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔

Prohibitively : (adv.) امتناع کے طور پر : امتناعاً : بطور ممانعت: ازروئے ممانعت : (صرف نحو) نہی کے طور پر ۔

Prohibitiveness : (n) امتناعیت ۔

Prohibitory : (a) [L. 'prhibitorius '.] (۱) امتناعی : مزا حمتی: (خصوصاً) شراب کی خرید و فروخت روکنے سے متعلق یا روکنے والا : شراب بندی سے متعلق (قانون ، جماعت و غیرہ ) ۔ (۲) (ٹیکس، قیمت وغیرہ ) جو کسی چیز کے استعمال یا غلط استعمال کو مانع ہو: مانع : امتناعی ۔

**Prohibitory clause : (n)** (سیاسیات) امتناعی شق ۔

**Prohibitory law : (n)** شراب بندی قانون : قانون ممانعت منشیات : امتناعی قانون ۔

**Prohibitory party : (n)** شراب بندی کی حمایت کرنے والی جماعت : امتناعی جماعت : امتناعیت کی حامی جماعت ۔

**Project : (n) [L. 'projectum'.]** منصوبہ : خاکہ : اسکیم : پلان : تجویز : اختراع : پروجیکٹ : (نفسیات) خیال بندی ۔

**Project : (v) [f.L. 'proicere'.]** (۱) تجویز کرنا : تدبیر نکالنا : جتن کرنا : منصوبہ باندھنا ۔ (۲) نکالنا : پھینکنا : ڈالنا ۔ (۳) حلول کرنا : سرایت کرنا ۔ (۴) (روحانیت) اپنے آپ کو طیفی طور پر پیش کرنا ۔ (۵) (کیمیا) (کسی ایک شے کو دوسری شے میں) ڈالنا : ملانا ۔ (۶) (سایہ) ڈالنا : (عکس) ڈالنا : تظلیل کرنا ۔ (۷) متشکل کرنا : شکل پذیر کرنا (خیال ، منصوبے وغیرہ کو) ۔ (۸) (ہندسہ) تظلیل کرنا ۔ (۹) (نقشہ کشی) ایک نقطے (مرکز) سے خطوط مستقیم کھینچنا جو ایک (مفروضہ یا دی ہوئی) شکل کے ہر ایک نقطے میں سے گذر کر ایک سطح کو کاٹیں اور اس طرح ایک متناظر شکل (پہلی شکل کا جواب) پیدا کریں ۔ (۱۰) ایسے خط کھینچنا ۔ (۱۱) (ایسی متناظر شکل) پیدا کرنا ۔ (۱۲) (زمین اور آسمان وغیرہ کے کرہ کا) اس طور پر ظل بنانا ۔ (۱۳) آگے نکل آنا : آگے نکلا ہوا ہونا : آگے بڑھایا ہوا یا باہر نکلا ہوا ہونا ۔ (۱۴) بے حد صفائی سے اور امتیازی رنگ میں پیش کرنا ۔ (۱۵) کسی خیال یا تصور کو واضح طور پر (خصوصاً سامعین کے سامنے) پیش کرنا : نہایت وضاحت سے اور ممتاز طور پر بولنا ۔

To project oneself into another's feeling : کسی کے جذبات کا کامل احساس کرنا ۔

**Project circle : (n)** (سیاسیات) حلقۂ منصوبہ ۔

**Projective method : (n)** (تعلیمات) منصوبی طریقہ ۔

**Project work : (n)** (سیاسیات) کارِ منصوبہ بندی ۔

**Projectile : (a) [mod. L.'projectilis'.]** (۱) محرک ۔ (۲) جو قوت سے پھینکی جا سکے (خصوصاً توپ سے) : میزائل کی طرح پھینکی جانے والی (چیز) ۔

**Projectile : (n)** پھینک کر مارنے کی چیز (خصوصاً بندوق کی گولی یا توپ کا گولا) : میزائل : غُلّہ : گلولہ : (میکانیات) مرمی : (حیوانیات) پیش آمدنی ۔

**Projectile anchor : (n)** پھینک کر پھنسانے والا لنگر : (جان بچانے والے سامانوں میں) وہ لنگر جو توپ کے گولے کی طرح ایک نلی کے ذریعہ اس مقام کی جانب پھینکا جاتا ہے جہاں اسے الجھانا مقصود ہو ۔

**Projectile force : (n)** (میکانیات) قوت زمایہ : قوت مرمیہ : قوت پیش اندازی : وہ قوت جس کے ذریعہ گولے یا میزائل وغیرہ پھینکے جاتے ہیں ۔

**Projectile theory : (n)** (۱) میکانیات (میکانکس) کی وہ شاخ جو میزائلوں یا لوگوں کی رفتار سے (قوت ثقل اور ہوا کی مزاحمت کے پیش نظر) بحث کرتی ہے ۔ (۲) نظریۂ اخراج نور : یہ نظریہ کہ روشنی اجسام نور سے خارج شدہ بے ثقل ذرات پر مشتمل ہوتی ہے ۔

**Projecting : (a)** (عمارت) طنفی ۔

**Projecting courses : (n)** (عمارت) طنفی رو سے ۔

**Projecting powder : (n)** پارس سفوف ۔

**Projection : (n) [L. 'projectio'.]** (۱) پھینکنا : ڈالنا : دھکیلنا : کھٹالی میں ڈالنا : (دھات کی) قلب ماہیت ۔ (۲) خاکہ : تجویز : منصوبہ : (سیاسیات) منصوبہ بندی ۔ (۳) ابھار : ابھرا ہوا یا آگے نکلا ہوا حصہ : باہر نکل آنا : آگے کو نکالنا ۔ (۴) (ہندسہ) تظلیل : ظل : اظلال : سایہ : تسطیح ۔ (۵) ذہنی تصویر ۔ (۶) تعبیر زمین یا کرۂ سماوی (یا اس کے کسی حصہ کی) سطح مستوی پر (جو حقیقت خارجی کے طور پر نظر آئے) ۔ (۷) (نفسیات) اخراج ذات ۔ (۸) (میکانیات) رمنہ اندازی ۔ (۹) (عمارت) پیش آمدہ : بڑھاؤ ۔ (۱۰) (بلور) کرۂ تسطیح ۔

Astrolabic projection : (ہندسہ) اسطرلا بی تسطیح ۔

Cylindrical projection : (ہندسہ) استوائی تسطیح ۔

Gnomonic projection : (ہندسہ) ستونی تسطیح ۔

Murcator's projection : (ہندسہ) مرکیٹری تسطیح ۔

Optical projection : (بصریات) مناظری تظلیل : شبیہ اندازی ۔

Orthogonal projection : (ہندسہ) قائم تسطیح ۔

Orthographic projection : (ہندسہ) ارتفاعی تسطیح ۔

Powder of projection : پارس پتھر کا سفوف : پارس سفوف : قلب ماہیئت کرنے کا سفوف ( جو کٹھالی میں پگھلائی ہوئی دھات پر اسے سونا یا چاندی بنانے کے لئے ڈالتے ہیں) ۔

Sphere of projection : (بلور) کرۂ تسطیع ۔

Projectoin lantern : (n) (بصریات) تظلیلی قندیل : قندیل اظلالی ۔

Projection of a point : (n) تظلیل نقطہ :خط اظلال نقطہ : جو خط اصلی شکل کے کسی نقطے کو محصلہ شکل کے متناظر نقطے سے ملاتا ہو۔

Projection of a sphere : (n) (ہندسہ، جغرافیہ) تسطیع کرہ : تظلیل کرہ۔

Projection system : (n) (سنیما ) تظلیلی نظام۔

Projective : (a) (۱) تظلیل شکل یا اظلال خطوط کے ذریعہ کسی سطح پر پیش کیا ہوا یا بنایا ہوا :(ہندسہ) تظلیلی: اظلالی ۔ (۲) ذہن میں کھینچاھوا : ذہنی توسیع یا فتہ : جو قوت پیش اندازی رکھتا ہو۔ (۳) آگے کو بڑھایا ہوا یا نکلا ہوا (شاذ)۔

Projective geometry : (n) (ہندسہ) تظلیلی ہندسہ: علم ہندسہ کی وہ شاخ جو تظلیلی خواص سے بحث کرتی ھے ۔

Projective properties : (n) (ریاضیات) تظلیلی خواص ۔

Projective property : (n) تظلیلی خاصیت (یعنی کسی شکل کا اظلال کے بعد غیر متغیر رہنا )۔

Projective transformation : (n) (ریاضیات)تظلیلی تبدیلی : تظلیلی تغیر : تظلیلی قلب ماہیئت ۔

Projectively : (adv.) تظلیلی طور پر : تظلیلاً : اظلالاً۔

Projectivity : (n) تظلیلی صفت : صفت تظلیل (ہندسائی شکل کی یہ صورت کہ وہ کسی دوسری شکل سے بذریعہ ظلال حاصل ہوسکے ۔

Projector : (n) (۱) مخترع : منصوبہ باز: مجوز : تجویز کنندہ : (سیاسیات) منصوبہ کار ۔ (۲) جھوٹ موٹ کی کمپنیوں کا ترقی دینے والا: نام نہاد کمپنیوں کا چلا نے والا ۔ (۳) آلۂ تظلیل: (سنیما)تصویر انداز : (بصریات) شعاع انداز ۔ (۴) پھینکنے والا : کسی چیز کو آگے پھینکنے والا (شخص یا آلہ) مثلاً گولہ انداز توپ یاشخص)۔

Projecture : (n) [L.'projectrura'.] (حیاتیات) خروج : ابھار : بروز : (تعمیرات) نکلا ہوا حصہ ۔

Projet : (n) [Fr. L. 'projectum.'] تجویز : منصوبہ : مسئلہ: مجوزہ معاہدے (وغیرہ کا) مسودہ ۔

Prolapse : (n) [Anglicized f. Prolapsus.] (مرضیات) کسی عضو کا اپنی جگہ سے ٹل جانا : سرک جانا یا ہٹ جانا : (خصوصاً) رحم یا معائے مستقیم (بڑی آنت کے نچلے حصے) کا باہر نکل آنا : عفل : ہبوط : سقوط : خروج : فتق: ہبوط رحم : سقوط رحم : ہبوط مقعد : خروج مقعد : خروج رحم۔

Prolapse : (n) [f. L. 'Prolabi'.] (مرضیات) ٹل جانا : اپنی جگہ سے آگے یا نیچے سرک جانا :ہٹنا : ہٹ جانا : سرکنا : اتر جانا : آگے بڑھ جانا : نیچے گر جانا۔

Prolapsus : (n) [mod. L.] (مرضیات) Prolapse

Prolapsus uteri : (n) عفل : ہبوط رحم : سقوط رحم : خروج رحم۔

Prolapsus vagini : (n) خروج مہبل۔

Prolate : (a) [L.'prolatus'.] (۱) (ہندسہ)انگوری: قطبی قطر کی طرف سے بڑھا ہوا: بیضوی: لمبوترا بیضوی ۔ (۲) عرض میں پھیلنے والا یا وسیع ہونے والا : عرض میں پھیلا ہوا۔ (۳) (مجازاً) وسیع، فراخ: پھیلا ہوا ۔ (۴) (نحو) تکملہ: توسیع (خبر کی)۔

Prolate spheroid :(a) (ہندسہ) انگوری کرہ نما : انگوریہ ۔

Prolately : (adv.) فراخی سے: وسیع طورپر: فراخ طور پر۔

Prolation : (n) [L.'prolatio'.] عہد وسطیٰ کی موسیقی میں یہ لفظ کسی نغمے کے سر اور سرتی کے درمیانی وقفے کی نشان دہی کے لئے بطور اصطلاح مستعمل تھا۔

Prolative : (a) [f. L.' prolatus'.] (صرف و نحو) تکمیلی: تکملہ یا توسیع کرنے والا: (خبر کی) توسیع یا تکمیل کرنے والا: متمم: مسند۔

Prole : (a & n) Proletarian کا روز مرہ مخفف۔

Proleg : (n) [f.Pro + leg .] (حیوانیات) پا نما عضو: ساقۂ حشرہ: پر گوشت پاؤں جو بعض مکھیوں کے پہل رووں اور بعض کیڑوں کے شکمی حصے میں پایا جاتا ھے۔

Prolegomena : (n) Prolegomenon کی جمع۔

**Prolegomenal / Prolegomenary : (a)** ابتدائی : تمہیدی : تعارفی : افتتاحی۔

**Prolegomenon : (n) [Gr.' prolegomenon'.]** کسی ادب پارے سے منسلک ابتدائی یا تعارفی باتیں: (عموماً جمع) مقدمہ، دیباچہ: پیش لفظ: تمہید: تعارف : مقالۂ مقدماتی : تمہیدیہ: افتتاحیہ: ابتدائیہ۔

**Prolegomenons : (a)** تمہیدی : ابتدائی : مقدمے سے متعلق دیباچے یا افتتاحیہ سے متعلق۔

**Prolepsis : (n) [Gr.' prolypsis '.]** (۱) پہلے سے کسی شے کے وجود یا کسی واقع کے وقوع کا خیال کرلینا: پیش خیالی : پیش بیانی : پیش قیاسی ، پیش فرضی : پیش بندی۔ (۲) (نحو) صفت کا استعمال بطور پیش بندی کے: دیکھو Procatalepsis۔

**Proleptic /-al : (a) [Gr. ' prolyptikos' .]** (۱)متوقعانہ: پیش قیاسی یا پیش فرضی کا: مقدم۔(۲)(بلاغت، نحو) تسبیقی: جملۂ استینافی کا یا اس سے متعلق۔

**Proleptically : (adv.)** پیش بیانی یا پیش فرضی کے طور پر: ازروئے پیش بندی یا پیش قیاسی: تسبیقاً۔

**Proles : (n) [L.]** (نباتیات) نسل۔

**Proletaire : (n) [Fr. 'proletaire' .]** عامی: عوام یا عوام الناس میں سے ایک : سب سے نچلے طبقے کا کوئی فرد: کمینہ: (سیاسیات ، معاشیات) مزدور : غیرسرمایہ دار : پرولتاری۔

**Proletarian : (a) [f. L. 'proletarius'.]** عوام کے سب سے نچلے طبقے نچلے طبقے یا اس سے متعلق : عامی : عوام کا : محنت کش طبقے کا : عامی یا عوام سے متعلق : عوامیانہ : کمینوں کا : مزدوروں کا : غیر سرمایہ داروں کا۔

**Proletarian : (n)** دیکھو Proletaire

**Proletarian dictatorship : (n)** عوامی کار فرمائی : عوام شاہی : حکومت اشتراکیوں۔

**Proletarianism : (n)** عوامیت : عوامیوں کا اصول سیاست : (سیاسیات) مزدور شاہی : حکومت عوام : پرولتاریت۔

**Proletarianization : (n)** پرولتاری بنانا۔

**Proletarianize : (v)** پرولتاری بنانا۔

**Proletariate /Proletariat : (n) [Fr. 'proletariat '.]** (۱)(رومتہ الکبریٰ، حال ، اکثر حقارتاً) ادنیٰ ترین طبقہ : ادنیٰ ترین جماعت : کمین ۔ (۲) (سیاسیات، معاشیات) مفلس مزدور لوگ : کمیرے : طبقۂ مزدوراں : محنت کش مزدوروں کا طبقہ : پرولتاریوں کا طبقہ : غیر سرمایہ دار مزدور طبقہ : (سماجیات) شودر : کمین : (سیاسیات) عوام۔

**Dictatorship of the proletariate :** عوام شاہی :حکومت اشتراکیون۔

**Proletarization : (n)** دیکھو Proletarianization

**Proletary : (a)** دیکھو Proletarian

**Proletary : (n)** (۱) (سیاسیات ) حامئ عوام شاہی :حامئ مزدور شاہی : حامئ پرولتاریت ۔ (۲) (سیاسیات) غیر سرمایہ دار مزدور : پرولتاری۔

**Proletcult / Proleckult : (n ) [Russ. 'proletkult'.]** پرولتاری فن و ثقافت کو ترقی دینے کے لئے ایک روسی تحریک۔

**Proleucocyte : (n) [f. Pro+ Leucocyte .]** (حیوانیات) قبل خلیۂ ابیض۔

**Proli - : (comb.) [f. L. 'proles '.]** جزو ترکیبی بمعنی " بچہ " "اولاد" "زادو ولد"۔

**Prolicidal : (a)** اولاد کشی یا بچہ کشی کا یا اس سے متعلق : اولاد کشانہ : بچہ کشانہ۔

**Prolicide : (n) [f. Proli-+-cide.]** (سماجیات) بچہ کشی: اولاد کشی (قبل یا بعد ولادت)۔

**Proliferate : (v) [Back-formation f. Proliferation .]** بچہ خیزی کرنا: پودا خیزی کرنا : بچہ خیز ہونا : پودا خیز ہونا۔ (۲) تعداد میں بہت بڑھ جانا : کثیر التعداد ہونا : بہتات ہونا : فراواں ہونا : کثیر ہونا : کثرت سے بڑھ جانا (تعداد میں)۔

**Proliferation : ( n) [Fr. 'proliferation' . ]** (۱) (حیوانیات) بچہ خیزی : نطفہ زائی : (نباتیات) پودا خیزی: شاخ خیزی : (طب) جراثیم خیزی : (خلویات) تکثیر خلیات ۔ (۲) عجوبہ خیزی : تکثیر: کثرت : فراوانی: کثرت سے بڑھ جانا (تعداد میں )۔

**Proliferative : (a)** جراثیم خیزانہ : بچہ خیزانہ : پودا خیزانہ : حاصل خیز : تکثیر شوندہ۔

**Proliferous : (a)** [f.L. 'proles' + ferous .] (۱)(نباتیات) پودا خیز: پھول پتی یا شاخ کی پھننگ سے برگچہ یا گل برگہ پیدا کرنے والا۔ (۲) (حیوانیات) بچہ خیز: جنسی یا تولیدی (بخلاف تغذیاتی) حیوان خلیہ پیدا کرنے والا۔ (۳) (مرضیات) توسیع پذیر (بذریعۂ بچہ خیزی) : جراثیم خیز۔ (۴) تکثیر شوندہ: قابل تکثیر: منسبط شوندہ۔

**Proliferously : (adv.)** توسیع پذیری سے: تکثیر کے ساتھ: تکثیر کے طور پر: تکثیراً۔

**Prolific/-al : (a)** [med. L. 'prolificus'.] (۱) (حیوانیات)بچہ خیز: ولاّد: کثیر زا: کثیر النسل: غیر مقیم۔ (۲) (نباتیات) زرخیز: ثمر آور: ثمر خیز: بار آور: مثمر۔ (۳) سیر حاصل: زرخیز: بہتات سے پیدا کرنے والا: زرخیز بنانے والا یا زرخیزی لانے والا۔ (۴) فراواں: وافر: کثیر: بھر پور۔ (۵) کثیر التصانیف۔

**Prolificacy : (n)** بچہ خیزی: ثمر خیزی: زرخیزی: سیر حاصل: کثرت سے بچے پیدا کرنے یا جلد بچہ دینے کی حالت یا صفت: کثیر زائی: کثرت: بہتات: فراوانی: کثیر التصانیف ہونا۔

**Prolifically : (adv.)** زرخیز طور پر: کثیر زائی سے: کثرت سے: بہتات سے: فراواں طور پر: سیر حاصل طور پر: بچہ خیزی یا ثمر خیزی سے۔

**Prolificate : (v)** [f. L. 'prolificare '.] (شاذ) بچہ خیز یا ثمر خیز بنانا: زرخیز بنانا: بارور کرنا: بار آور بنانا۔

**Prolification : (n)** [med. L. 'prolificatio.'] (۱) (حیوانیات) تولد: بچہ خیزی: قوت تولید: بار آوری: نطفہ زائی۔ (۲) (طب) جراثیم خیزی۔ (۳) (نباتیات) پودا خیزی: شاخ خیزی: قوت ثمر خیزی: بار آوری: کثیر زائی: زر خیزی۔

**Prolificious : (a)** (طب) ولاّد: کثیر الاولاد: کثیر النسل۔

**Prolificity : (n)** بچہ خیزی: ثمر خیزی: ثمر آوری: ثمر بخشی: زر خیزی: حاصل خیزی: سیر حاصلی: مضمون خیزی: کثرت: بہتات: افراط: فراوانی: کثیر زائی۔

**Prolificly : (adv.)** دیکھو Prolifically

**Prolificness : (n)** دیکھو Prolificacy

**Proligerous : (a)** [f. L.'prols'+-gerous.] (۱)(حیوانیات) زائندہ: بچہ خیز: بچہ آور: (طب) جراثیم خیز۔(۲)(نباتیات) پودا خیز: ثمر خیز: ثمر آور: بار آور۔

**Prolix : (a)** [L. 'prolixus '.] (تقریر، مضمون، مقرر، انشاء پرداز وغیرہ) طویل: طولانی: دراز: اکتا دینے والا: تکلیف دہ: ناگوار: اجیرن: پر از لفاظی: لفاظ: طویل نویس: پرگو: طوالت پسند: پر نویس۔

**Prolixity : (n)** [late L. 'prolixitas '.] (۱)طوالت: طول کلامی: طوالت پسندی: پرگوئی: طویل نویسی: لفاظی: طولانیت: اطناب: دراز نفسی۔ (۲) (مزاحاً) لمبائی: طوالت: درازی: دراز قامتی۔

**Prolixly : (adv.)** طوالت سے: طویل طور پر: طوالت پسندی سے: اکتا دینے والے انداز میں: تکلیف طوالت کے ساتھ: دراز نفسی سے۔

**Prolixness : (n)** دیکھو Prolixity

**Prolocution : (n)** [late L. 'prolocutio'.] (۱) (شاذ) ابتدائی یا تمہیدی تقریر یا ریمارک۔ (۲) نمائندگی: وکالت: نیابت: وکیل کی حیثیت سے کام کرنا (شاذ)۔

**Prolocutor : (n)** [L. 'prolosutor '.] (۱) صدر: صدر نشیں: صدر مجلس: صدر انجمن: میر مجلس: چیئر مین: اسپیکر: (خصوصاً) کلیسائی انگلستان کی کلیسائی مجلسوں کے زیریں ایوان کا نمائندہ۔ (۲) وکیل: نائب: نمائندہ (شاذ)۔

**Prolocutorship : (n)** صدارت: نمائندگی: صدر نشینی: اسپیکر یا چیر مین کا عہدہ: صدر مجلس کا عہدہ۔

**Prologize : (v)** [med. L. 'prologizare'.] افتتاحی تقریر کرنا: افتتاحی یا تمہیدی نظم پڑھنا یا لکھنا: افتتاحیہ گوئی: تمہیدی تقریر قلمبند کرنا: (خصوصاً ڈرامے کی) تمہید نظم کرنا یا بولنا: تمہید گوئی۔

**Prologizer : (n)** تمہید لکھنے یا پڑھنے والا: تمہید نظم کرنے یا بولنے والا: افتتاحیہ تقریر کرنے والا: افتتاحی نظم لکھنے والا: افتتاحیہ گو: تمہید گو۔

**Prologue : (n)** [L. 'prologus '.] (۱) افتتاحیہ: تمہید: تمہیدی تقریر یا نظم (خصوصاً کسی ڈرامے کی): آغاز مقال: اشعار مقدماتی: (مجازاً) پیش خیمہ: مقدمہ: ابتدائی: تمہیدی یا تعارفی عمل، کاروائی۔ (۲) ڈرامے کی افتتاحی نظم پڑھنے یا بولنے والا: افتتاحیہ گو: تمہید گو۔(۳) (عروض) مطلع۔

Prologue : (v) افتتاح کرنا : ابتداء کرنا : دیباچہ یا مقد مہ لکھنا : تمہید لکھنا : تمہید کا اضافہ کرنا۔

Prologuize : (v) [f. Prologue(n)+-ize.] افتتاحی یا تمہیدی تقریر کرنا یا لکھنا : افتتاحی یا تمہیدی نظم لکھنا یا پڑھنا۔

Prolong : (v) [late L. 'prolongare'.] (۱) لمبا کرنا : دراز کرنا : پڑھانا : طویل کرنا : طول دینا : چلاتے رہنا : جاری رکھنا (بلحاظ زماں)۔ (۲) تلفظ کو طول دینا : (آواز کو) کھینچنا : مد دینا یا ممدودہ کرنا۔ (۳) پھیلانا : وسیع کرنا : دراز کرنا : لمبا کرنا : طویل کرنا (بلحاظ مکاں)۔

Prolongable : (a) امتداد پذیر : طوالت پذیر :قابل طوالت : توسیع پذیر : قابل درازی۔

Prolongate : (v) (شاذ)لمبا کرنا : طول دینا :طویل کرنا : دراز کرنا : بڑھانا : جاری رکھنا : چلاتے رہنا : وسیع کرنا : پھیلانا : (آواز کو) کھینچنا : (تلفظ کو) طول دینا۔

Prolongation : (n) امتداد : طوالت : درازی : طول : توسیع :اطالت : اضافہ : ازدیاد جس سے طوالت میں اضافہ ہو: خط اضافہ۔

Prolonge : (n) [Fr. 'prolonger'.] تین ٹکڑوں سے مل کر بنا ہوا ایک رسہ جس کے جوڑ پر دو حلقے ، ایک سرے پر ہك اور دوسرے پر میخ لگی ہوتی ہے اور جو توپ کو (جب اس کا اگلا حصہ جڑا ہوا نہ ہو) ہٹانے بڑھانے اور دوسرے مختلف کاموں میں استعمال ہوتا ہے۔

Prolonged labour : (n) (طب) عسر ولادت : وضع حمل یا ولادت میں بہت دیر ہونا۔

Prolonger : (n) طول دینے والا : لمبا کرنے والا : وسیع کرنے والا : طول دہندہ : امتداد دہندہ : بسط و وسعت دہندہ۔

Prolongment : (n) دیکھو Prolongation

Prolusion : (n) [L. 'prolusio'.] (۱) ابتدائی کوشش: ابتدائی کدو کاوش : کسی کھیل : کار گزاری یا تفریح کا تمہیدی یا افتتاحی مظاہرہ : تمہید : افتتاحیہ (کھیل وغیرہ کا)۔ (۲) ابتدائی مضمون : ابتدائی مقابلہ : معمولی ادبی تخلیق۔

Prolusory :(a) ابتدائی : تمہیدی : مقدماتی : افتتاحی : تعارفی۔

Prom : Promenade اور Prommenade Concert کا روز مرہ مخفف۔

Promammal : (n) [f. Pro +-mammal.] ایک رینگنے والا حیوان جو اب معدوم ہے اور جس میں پستاندار حیوانات کی واضح خصوصیات موجود تھیں۔

Promammalia : (n) حیوانات کا ایک فرضی گروپ جسے پستاندار حیوانات سے فوراً قبل یا ان کا مورث تصور کیا جاتا ہے۔

Promenade : (n) [Fr. 'promenade'.] (۱) چہل قدمی : سیر : سواری : (گھوڑے یا گاڑی میں) : مٹرگشت : خرام۔ (۲) روش : پٹری : سیر گاہ : ٹھنڈی سڑک۔ (۳) (امریکا) اسکول یا کالج میں رقص یا مجلس رقص۔

Promenade : (v) (۱) چہل قدمی کرنا : سواری کرنا :خراماں خراماں چلنا : ٹہلنا : پھرنا (تفریح ، دکھاوے یا مظاہرے کی غرض سے)۔ (۲) (کسی مقام کی) سیر کرنا : گھومنا پھرنا : گشت کرنا : گشت لگانا۔ (۳) جلوس نکالنا : نمائش کرنا : ٹہلنا : پھرانا : گشت کرانا۔

Promenade band : (n) بینڈ جو Promenade concert میں بجایا جاتا ہے۔

Promenade concert : (n) سرگشتی کونسرٹ : جلسۂ نغمہ و سُر جس میں سامعین بیٹھنے کی بجائے ٹہلتے یا گشت کرتے ہوتے ہیں یا خود بھی رقصاں ہوتے ہیں : سرگشتی چوکی : سرگشتی منڈلی۔

Promenade deck : (n) مسافر جہاز کا بالائی عرشہ جس پر مسافر چہل قدمی کرتے ہیں۔

Promenader : (n) گشت لگانے والا : گھومنے پھرنے والا : چہل قدمی کرنے والا : سیر کنندہ : سواری میں سیر کرنے والا : ٹہلنے والا : محو خرام۔

Promeristem : (n) [f. Pro+ meristem.] (نباتیات) پیش مقسمہ۔

Promerops/Promeropes : (n) [mod. L.] جنوبی افریقہ کا چھوٹا سا پرندہ(خصوصاً Cape promerops جس کی چونچ لمبی ، پتلی اور مڑی ہوئی ہوتی ہے اور دُم بہت لمبی ہوتی ہے)۔

Promethean : (a) [f. Promethencus +-an.] پرومستھی ، پرومیتھیئس کا یا اس سے متعلق : فن ہنر یا سزا کے معاملے میں پرو میتھیئس جیسا۔

Prometheus : (n) [Gr. 'promytheus '.] (یونانی دیو مالا) پرومیتھیئس :ایک نیم دیوتا جس نے چکنی مٹی سے انسان کا پتلا بنا یا ، اولمپس سے آگ لایا ، انسان کو اس کا استعمال سکھایا ، اس کے علاوہ اس نے اس کو طرح طرح کے فنون و ہنر سکھائے ، اس کی پاداش میں اولمپیائی دیوتاؤں کے بادشاہ زیئس( Zeus) نے اس کو کوہ قاف کی چٹانوں سے جکڑ دیا جہاں روزانہ ایک گدھ آکر اس کے جگر کو نوچ کر کھایا کرتا تھا۔ (تلمیحاً یا کنایتہً بھی مستعمل ہے)۔

Promethium : (n) [f. Prometh(eus +-ium.] (کیمیا) پرومیتھیم (دھات ، عنصر) : (جوہری یا ایٹمی نمبر ٦١ علامت Pm).

Promille : (a & adv.) [LL.] فی ہزار۔

Prominence : (n) [L. 'prominentia'.] (١) نمایاں ہونا : آگے کو نکلا ہوا ہونا ۔ (٢) نمایاں چیز : ابھار : آگے کو نکلا ہوا حصہ ۔ (٣) نمایاں ہونے کی حالت یا صفت : امتیاز : نمود : (سماجیات) شہرت : نا موری ۔ (٤) نمایاں نکتہ یا بات : خاص نکتہ : خاص بات ۔

Solar prominence : سورج کے کرۂ رنگ پر ہائیڈروجن وغیرہ کے دہکتے ہوئے بادل کا آگے کو نکلا ہوا حصہ جو گہن کی حالت میں سب سے زیادہ نمایاں طور پر دیکھا جا سکتا ہے: شعلۂ احمر :سورج کی لپٹ ۔

Prominence spectrum : (n) نمایاں طیف رنگ ۔

Prominences : (n) (علم النجوم) شُعَلِ احمر : (سورج کی) لپٹیں ۔

Prominency : (n) دیکھو Prominence

Prominent : (a) (١) مشہور : معروف : ممتاز : نامور .(٢) آگے کو نکلا ہوا یا بڑھایا ہوا : ابھرواں ۔ (٣) نمایاں : واضح : ممتاز ۔

Prominent : (n) Notodonta جنس کا قرن دار یا نوکدار کیڑا ۔

Prominently : (adv.) نمایاں طور پر: امتیازی طور پر : نمایاں ہو کر: ممتاز ہوکر۔

Prominentness : (n) شہرت : نکلا ہوا ہونا : نمایاں ہونا : امتیاز ہونا : نمود : ابھار۔

Promiscuity : (n) [f. next+-ity.] (١) خلط مَلط : ابتری : بے ترتیبی ۔ (٢) آزاد جنسی تعلقات : (سماجیات) اختلاط : آزاد مباشرت ۔

Promiscuous : (a) [f.L. 'promiscuus'.] (١) مخلوط : ملا جلا : متفرق : گڈ مڈ : خلط ملط : جس میں مختلف النوع اشیاء یا عناصر بے ترتیبی سے ملی ہوئی ہوں : بے ترتیب : ابتر : مختلف ۔ (٢) عام : بلا امتیاز ۔ (٣) (بول چال) یونہی : بے غرضانہ :بے پروا : اتفاقیہ : بے قاعدہ ۔

A promiscuous mass : مخلوط انبوہ : انبار : تودہ ۔

Promiscuous bathing : (n) مخلوط غسل : ملا جلا غسل (جس میں مرد عورت کا کوئی امتیاز نہ ہو) : مخلوط غسل۔

Promiscuous hospitality : (n) صلائے عام : دعوت عام (جس میں چھوٹے بڑے کا کوئی امتیاز نہ ہو)۔

Promiscuous-like : (n) (مزاحاً ، بازاری) یونہی : بلا غرض خاص : بلا وجۂ خاص ۔

Promiscuous massacre : (n) قتل عام۔

Promiscuous sexual relation : (n) بلا امتیاز یا آزادانہ جنسی تعلقات (جس میں شادی ، نکاح کی قید نہ ہو)۔

Promiscuously : (adv.) ابتری سے : بے ترتیبی سے : مخلوط طور پر : خلط ملط طور پر : بے قاعدگی سے : آزادانہ : بلا امتیاز طور پر : عام طور پر۔

Promise : (n) [L. 'promissum'.] (١) وعدہ : عہد : پیمان : اقرار : قول و قرار : (قانون) قرارداد۔ (٢) شے موعودہ (سیاق عبارت کی روسے (Claim کے ساتھ) ) ایفائے عہد۔ (٣) (مجازاً) توقع : عمدہ نتائج کی توقع : ہونہاری ۔

Bow of promise : قوس موعود : قوس قزح (جو طوفان نوح کے بعد ظاہر ہوئی تھی )۔

Breach of promise : وعدۂ نکاح یا عہد شادی کی خلاف ورزی : خلاف ورزیٔ معاہدہ : وعدہ شکنی : نقض وعدہ یا معاہدہ ۔

Breach-of-promise case : وعدۂ نکاح یا وعدۂ شادی کی خلاف ورزی کا مقدمہ ۔

Land of promise : ارض موجود : ارض کنعان ۔

Of great high promise : ہونہار : جس سے بہت ساری

Promissory : (a) [med. L . 'promissorius'.] پیمانی: وعدی : تعہدی: اقراری : شرطی ۔

Promissory note : (n) (قانون)اقراریہ :پرامیسری نوٹ : درشنی ہنڈی: دستاویز جس میں کسی خاص شخص یا حامل کی رقم مندرجہ کسی تاریخ پر یا عند الطلب ادا کرنے کا وعدہ ہو۔

Promontoried : (a) بروزی : ابھاردار : گلتی دار۔

Promontory : (n) [med. L. 'promontorium' .] (۱) راس : خشکی کا بلند حصہ جو تری میں چلا جائے : (جغرافیہ) کوہی راس : راس مرتفع ۔ (۲) (تشریح) ابھار : بروز : گلتی : پھوڑا : پھنسی : دنبل : بر آمدگی۔ (۳) (توصیفاً یا بطور صفت ) راس مرتفع جیسا: راس نما : ابھر واں : نکلا ہوا : نکلتا ہوا : دنبل دار: ابھرا ہوا : نمایاں :ممتاز۔

Promontory of the sacrum : (n) وہ زاویہ نما ابھار جو کمر کے آخری فقرے اور مقعد کی تکونی ہڈی کے نقطۂ اتصال یا جوڑ پر بنتا ھے ۔

Promotory of the tympanum : (n) درون گوش کا وہ ابھار جو کن گھونگے کے ابھرا ہوا ہونے کی وجہ سے ہوتا ھے ۔

Promorphology : (n) [G. 'promorphologie'.] (حیاتیات)ریاضیاتی شکلیات : علم الاشکال الاعضاء کی وہ شاخ جو ریاضیاتی نقطۂ نظر سے عضوی ہوتی ہیں ۔

Promotable : (a) جسے ترقی دی جا سکے : جس کو ترقی دی جا نے والی ہو: لائق اعانت : قابل تائید : لائق سر فرازی ۔

Promote : (v) [f. L. 'promovere' .] (۱) درجہ بڑھانا : ترقی دینا (کسی شخص کو کسی عہدے وغیرہ پر) ۔(۲) تقویت دینا : حمایت کرنا : بڑھانا : ترقی دینا : فروغ دینا : اعانت کرنا : ترغیب دینا : تحریک دینا : اچھی طرح پیدا کرنا یا لانا (پسینہ وغیرہ ) ۔ (۳) اونچا کرنا : بلند کرنا : سربلند کرنا : سرفراز کرنا : سردار کرنا : بڑھانا : چڑھانا۔ (۴) تائید کر نا (نفاذ قانون میں یا پارلیمنٹ کے مقامی یا انفرادی قانون کے نفاذ میں ) ۔ (۵) بنا ڈالنے میں اعانت کرنا ۔ (۶) (شطرنج) (پیادے کو) فرزین بنانا۔ (۷) (کلیسائی قانون) کسی فوجداری مقدمے میں کلیسائی عدالت کے جج کو حرکت میں لانا : جج کی اجازت سے (کوئی مقدمہ ) دائر کرنا۔ (۸) (امریکا) اشتہار بازی کے ذریعہ (کسی چیز کی) فروخت بڑھانا۔

(بہتر) توقعات وابستہ ہوں ۔

To give (afford,show etc.) promise : بہتر توقعات رکھنا : بہتر توقعات کا مستطیع ہونا : بہتر توقعات ظاہر کرنا : بہتر توقعات کی گنجائش رکھنا ۔

Promise : (v) (۱) وعدہ کرنا : عہد کرنا : عہد پیمان کرنا : قول و قرار کرنا: اقرار کرنا ۔ (۲) (بول چال ) یقین دلانا : توقع دلانا۔ (۳) (خوش آئند) توقع رکھنا ۔ (۴) توقع پیدا کرنا : امید پیدا کرنا یا دلانا : آثار ظاہر کرنا ۔ (۵) امید افزا ہونا ۔ (۶) (بیٹی سے) شادی کرنے کا وعدہ کرنا : نسبت پکی کرنا : منگنی کرنا۔

I can not positively promise : میں حتمی وعدہ نہیں کر سکتا۔

I promise you : میں تمہیں یقین دلاتا ہوں : میں تم سے وعدہ کرتا ہوں ۔

These differences promise future storm : (مجازاً) ان اختلا فات سے آئندہ فساد کا اندیشہ ھے ۔

To promise oneself (something) : (کسی چیز کی) (خوش آئند) توقع رکھنا یا کرنا۔

To promise well : آس ، امید ، بھروسہ دینا۔

Promised : (a) موجود : موجودہ : معہودہ : معہود : وعدہ کیا ہوا : جس کا وعدہ کیا گیا ہو۔

Promised land : (n) ارض موجود : ارض کنعان (جسے حضرت ابراہیم اور ان کی اولاد کو دینے کا خدا نے وعدہ کیا تھا ): بہشت : آرام و راحت کا (متوقع) مقام۔

Promiser/ Promisor : (n) وعدہ کرنے والا : عہد کرنے والا : پیمان کرنے والا : اقرار کرنے والا : (قانون) معہد : مُقر : متعہد۔

Promising : (a) (۱) وعدہ کرنے والا : عہد باندھنے والا : قول و قرار کرنے والا ۔ (۲) (مجازاً) ہونہار : امید افزا : جس سے بہتر توقعات وابستہ کی جا سکیں ۔

Promisingly : (adv.) امید افزا طور پر۔

Promissee : (n) (قانون) مقرلہ : مقرا لیہ : معاہدہ : وہ شخص جس سے اقرار یا معاہدہ کیا جائے : معاہد : متعہدلہ ۔

Promotee : (n) وہ شخص جسے ترقی ملی ہو؛ جس کے عہدے کو ترقی دی گئی ہو۔

Promoter : (n) [med. L. 'promotor'.] (۱) ترقی دینے والا : بڑھانے والا : حامی : مدد : موئد : اعانت کرنے والا : کسی تحریک یا منصوبے کو آگے بڑھانے والا : (خصوصاً) انجمن سرمایۂ مشترک بنانے والا : وہ شخص جو سرمایۂ مشترک کی انجمن بنانے کی ترغیب دے (خصوصاً ذم کے معنوں میں) کسی قانون کی منظوری کی عملاً حمایت کرنے والا (خصوصاً پارلیمنٹ کے نجوم یا مقامی قانون کی) : منظوری کے لئے اقدام کرنے والا یا اس کی فعال تائید کرنے والا۔ (۲) درجے یا عہدے میں کسی کو ترقی دینے والا : درجہ بلند کرنے والا۔ (۳) کلیسائی عدالت میں مقدمہ دائر کرنے والا : اطلاع دینے والا۔ (۴) (یا Promotor) مختلف برطانوی جامعات کا ایک افسر جو طلبا کے کاموں کی نگرانی کرتا ھے اور انہیں ڈگری کے لئے پیش کرتا ھے۔ (۵) وہ مادہ جس کی تھوڑی مقدار کسی Catalyst کی فعالیت کو بڑھا سکتی ہو: (کیمیا) محرک عمل۔

Promoter of the faith : (n) (رومن کیتھولک عقیدہ) ادائی رسوم کا افسر جس کا کام انتظامات یا آرائشوں کا یا اس شخص کے کردار جس کو اعزاز دیا جا رہا ہو نقص بتانا ھے : عیب جو : نکتہ چیں۔

Promoterism : (n) (خصوصاً ذم کے طور پر) انجمن سازی : مشترک سازی : مشترک سرمایہ کمپنی بنانے یا تشکیل دینے کی تحریص و ترغیب۔

Promotion : (n) [L. 'Promotio'.] (۱) ترقی : تقویت : تائید : حوصلہ افزائی : ہمت افزائی۔ (۲) (شطرنج) (پیادہ کو) فرزیں بنا دینا۔ (۳) آگے بڑھانا : اعانت : بڑھوتری۔ (۴) مشترک سرمایہ کمپنی کی تشکیل یا شروعات۔ (۵) (امریکا) اشتہار بازی کے ذریعہ کسی چیز کی فروخت بڑھانا : پبلسٹی : اشتہار بازی : موقع، تقریب وغیرہ جس میں کسی چیز کو مشتہر کیا گیا ہو۔

On promotion : ترقی کی راہ میں : دوران آزمائش۔

To be on one's promotion : ترقی کے خیال سے اپنے اطوار کو درست رکھنا : (روزمرہ) شادی کے خیال سے اپنے اطوار کو درست رکھنا۔

Promotion and demotion : (n) (سیاسیات) ترقی و تنزلی۔

Promotional : (a) ترقی کا یا اس سے متعلق : حوصلہ افزائی یا ہمت افزائی سے متعلق : تائیدی : ترغیبی : متعلق بہ اشتہار بازی۔

Promotive : (a) بڑھانے والا : ترقی دینے والا : تائید کرنے والا : ہمت افزا : ترقی دہندہ : ترفیعی : حوصلہ افزا : (کسی چیز کی) فروخت کو بڑھانے والا : جس میں بڑھانے یا ترقی دینے کی خصوصیت ہو۔

Promotiveness : (n) بڑھانے یا ترقی دینے کی صفت : ہمت افزائی : حوصلہ افزائی : افزودگی : ترقی دہی : ترفیع۔

Promotor : (n) (۱) بعض حیوانات میں خودکار زائدوں کی جڑ کے پیچھے جڑا ہوا ایک عضلہ۔

Promotor fidei /Promotores- : (n) دیکھو Promoter of the faith

Promovent : (n) کلیسائی عدالت میں مقدمہ دائر کرنے والا شخص۔

Prompt : (n) (۱) لقمہ دینے کا عمل : یادداشت کو سہارا دینے کا کسی کام پر آمادہ کرنے یا اکسانے والی چیز : نغمہ : اشارہ : ایما۔ (۲) (تجارت) کسی حساب کی معیاد ادائی (جو Prompt note پر درج ہوتی ھے)۔

Prompt : (a) [L. 'Promptus '.] (۱) مستعد : آمادہ : حیثیت۔ (۲) فوری : بلا تاخیر : معجل۔ (۳) بر محل : بر وقت۔ (۴) (تجارتی لین دین) نقد : تیار : جو فوری وصولی اور فوری ادائی کے لئے ہو: (مال) جو فوراً یا تاریخ معینہ پر دیئے جانے کے لئے تیار ہو۔

For prompt cash : فوری ادائی کے لئے : وہیں کے وہیں ادائی کے واسطے۔

Prompt : (adv.) (۱) فوراً : چستی سے : مستعدی سے : تیزی سے۔ (۲) دیکھو Promptly۔

Prompt : (v) (۱) آمادہ کرنا : مستعد کرنا : بر انگیختہ کرنا : ابھارنا : اکسانا : مائل کرنا : ترغیب دینا یا دلانا : تحریص دینا۔ (۲) لقمہ دینا (ایکٹروں اور قاریوں کو اگلا لفظ سمجھانا)۔ (۳) ایما کرنا : سمجھانا : (متامل مقرر کو)۔ (۴) القا کرنا : دل میں ڈالنا : دل میں پیدا کرنا (کسی جذبے یا تحریک کا)۔ (۵) سمجھانا : مدد دینا (خصوصاً کسی ایکٹر کو الفاظ سے)۔

Prompt-bell : (n) وہ گھنٹی جو ایکٹر کو واپس بلانے کے لئے Prompter بجاتا ھے۔

Prompt-book : (n) لقمہ دینے والے کے استعمال کے لئے ڈرامے کا نسخہ : نسخۂ سامع ۔

Prompt-box : (n) مقام سامع : اسٹیج پر سامع کی نشست ۔

Prompt-copy : (n) دیکھو Prompt-book

Prompt goods : (n) وہ مال جس کی فروخت اس معاہدے کے ساتھ ہوئی ہوکہ معیاد مقررہ یا وقت معینہ پر اس کی ڈیلیوری ہوجائے گی ۔

Prompt-note : (n) چٹھی وغیرہ جس میں کسی حساب کی میعاد ادائی وغیرہ تحریر ہو: میعادی چٹھی ۔

Prompt-side : (n) پہلوئے سماعت : سماعتی پہلو : (انگلینڈ میں) اسٹیج پر ایکٹر کا بایاں (اور امریکا میں) دایاں پہلو (مخفف P.s) ۔

Prompter : (n) (۱) اکسانے والا : ترغیب دینے والا : بر انگیختہ کرنے والا : ابھارنے والا یا آمادہ کرنے والا ۔ (۲)(خصوصاً تھیٹر )سامع : لقمہ دینے والا : وہ شخص جو منظر عام سے پیچھے حاضرین کی نظروں سے اوجھل رہ کر ایکٹروں اور قاریوں کی سماعت کرتا ھے اور جہاں کہیں وہ اٹکتے ہیں وہاں لقمہ دیتا ھے ۔

Prompting : (n) اکسانے؛ ابھارنے یا آمادہ کرنے کا عمل : تحریك : تحریص : تلقین : ترغیب : اشتعال : برانگیختگی : (نفسیات) تقاضائے فطرت ۔

Promptitude : (n) [Late. L. 'promptitudo'.] مستعدی :چستی: آمادگی : پھُرتی : عجل : تعجیل : جلدی ۔

Promptly : (adv.) فوراً : چستی سے : مستعدی سے : تیزی سے : پھرتی سے : بلاغور : بلا توقف : جھٹ پٹ : بلا تامل : ترت پھرت : آن کی آن میں ۔

Promptness : (n) مستعدی : چستی : آمادگی : پھرتی :عجل : تعجیل : جلدی ۔

Promulgate : (v) [f. L. 'Promulgate '.] مشتہر کرنا : اعلان کرنا : شہرت دینا : تشہیر کرنا : شائع کرنا : اشاعت کرنا: پھیلانا : منادی کرنا ۔

Promulgation : (n) اعلان : شہرت : تشہیر : اشاعت : نشر و اشاعت : منادی (خصوصاً ) کسی نئے قانون ، فرمان وغیرہ کا سرکاری اعلان یا ترویج : اعلام ۔

Promulgator : (n) اعلان کرنے والا : معلن : مشتہر : ناشر : منادی کنندہ : شائع کنندہ ۔

Promulge : (v) [L. ' promulgare '.] (۱) (متروك)(کسی قانون ، ڈگری ، وغیرہ کا ) پہلے سے اعلان یا اشاعت کرنا : شائع کرنا ۔ (۲) پیش کرنا :منظر عام پر لانا : (کسی مسلك ، عقیدے ، رائے وغیرہ کو ) عوام تك پہنچانا : عوام میں رائج کرنا: عوام کو روشناش کرانا : عوام کے سامنے لانا : شائع کرنا : (کتاب وغیرہ کو )۔

Promulger : (n) اعلان یا اشاعت کرنے والا : مشتہر کرنے والا : منظر عام پر لانے والا : روشناس عوام کرانے والا : شائع کرنے والا۔

Promuscis : (n) [late L. altered f. L. 'proboscosis'.] (حشریات) خرطوم حشرہ : محس : کیڑوں کی چسنی : سونڈ (خصوصاً بڑے کیڑوں میں جن کے جھلی نما چار پر ھوتے ہیں )۔

Promycelium : (n) [L.] (نباتیات) پیش فطرومہ ۔

Promyshlennik : (n) [Russ.] سائبیریا اور الاسکا کا وہ شخص جو سمور کے لئے جانوروں کا شکار کرتا ھے اور سمور کی تجارت کرتا ھے : سمور کا تاجر : سمور کے لئے جانوروں کا شکار کرنے والا ۔

Pronaos : (n) [Gr. 'pronaos'.] (قدیمیات ، یونان و روما ) معبد کا احاطہ اور پیش ۔

Pronate : (v) [Back-formation from Pronation ] (عضویات) پٹیانا : مکب کرنا : ہتھیلی کو نیچے کی طرف کرنا : آگے کو جھکنا : پیٹ یا منہ کے بل پڑا ہونا : جسم کے اگلے حصے کو آگے یا نیچے جھکانا ۔

Pronate : (a) (شاذ ) آگے اور نیچے کو جھکا ہوا۔

Pronation : (n) [f. L. 'Pronas' + Ation. ] (عضویات) کب : اکباب : ہاتھ یا اگلے پاؤں کو آگے کی طرف جھکا کے رکھنا: اس طرح جھکا ہونے کی حالت ۔

Pronator : (n) [mod . L. 'pronator'.] (تشریح) ہاتھ یا اگلے پاؤں کا وہ عضلہ جو منہ کے بل یا آگے کو جھکنے میں معاون ہوتا ھے : عضلۂ میلانی : وہ عضلہ جو میلان یا جھکاؤ کا ذمہ دار ہو۔

Prone : (a) [L. 'pronus '.] (۱)منہ کے بل : پٹ : اوندھا ہوا : اوندھا : دمر ۔ (۲) (غیر فصیح) چت ۔ (۳) (ارضیات) نشیب دار : تیز ڈھلواں: ڈھلوان ( زمین یا رخ ) ۔ (۴) راغب : (نفسیات) مائل : امادہ : ڈھلا ہوا۔

Prone float : (n) ہاتھوں کو آگے پھیلا کر اوندھے منہ تیرنے کی حالت ۔

Prone pressure method : (n) مصنوعی عمل تنفس کا ایک طریقہ جس میں مریض کو اوندھا کر سینے کے سامنے اس کی پشت کو رہ رہ کر دباتے ہیں جس سے پھیپھڑوں میں جمع پانی نکل جاتا ہے اور مریض سانس لینے لگتاہے ۔

Pronely : (adv.) سرنگوں ؛ اوندھے منہ ؛ چت ؛ پٹ ؛ منہ کے بل ؛ مائل ہوکر ۔

Proneness : (n) میلان ؛ رغبت ؛ شوق ؛ رجحان ؛ (ارضیات) ڈھلان ؛ نشیب ؛ اوندھا پن ؛ پٹ ہونے کی حالت ۔

Pronephron/Pronephros : (n) [mod. L.f. Pro+Gr. 'nephros'.] (حیوانیات) پیش گردہ ۔

Proneur : (n) [Fr. 'proneur'.] (۱) ثنا خواں ؛ مداح ؛ ثنا گو ؛ مدح خواں ۔ (۲) خوشامدی ؛ بھٹئی کرنے والا ؛ قصیدہ خواں ۔

Prong : (n) [Du. 'prang' .] (۱)نوکدار شاخوں والا آلہ (جس میں دو تین یا زیادہ شاخیں ہوں) ؛ شاندار آلہ ؛ دو شاخہ ؛ فورک ؛ شاخدار چیز ؛ زائدہ یا عضو ۔ (۲) دو شاخی کی شاخ یا کانٹا ؛ شاخ ؛ شاخہ ؛ کسی قدرتی چیز کا نوکدار یا نکلا ہوا حصہ ؛ خار ؛ کانٹا ؛ دندانہ ؛ (ہرن کی سینگ کی ) شاخ ؛ چٹان کی نوک ۔

Prong : (v) (۱) چبھونا ؛ کانٹا چبھونا یا بھونکنا ؛ کوچنا ؛ کچوکا مارنا ؛ شاخدار یا خاردار آلہ چبھونا ؛ ترشوں یا سہ شاخہ برچھا بھونکنا ۔ (۲) نوک دار شے سے (مٹی وغیرہ کو) تہ و بالا کرنا ؛ کانٹا کدالی سے زمین ادھیڑنا ۔ (۳) دوشاخے لگانا ؛ دو شاخہ نما کانٹے لگانا ۔

Three-pronged fork : سہ شاخہ ؛ ترشول ؛ سہ شاخی کانٹا ۔

Prong-hoe : (n) دو خمیدہ شاخوں والا زراعتی اوزار جو کھرپے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے ؛ دو شاخہ کھرپی ۔

Prong-hoe : (v) دو شاخہ کھرپی سے زمین کھودنا ۔

Prong-horned : (a) شاخدار سینگوں والا ۔

Prong-horned antelope : (n) مغربی شمالی امریکا کا ایک ہرن جو میدانوں میں پایا جاتا ہے اور جس کے سینگ چوڑے ، شاخدار ، قدرے خمیدہ اور نوکیلے ہوتے ہیں ؛ ان پر ایک غلاف سا چڑھا ہوتا ہے جو ہر سال بدل جاتا ہے ؛شاخدار سینگوں والا (شمالی امریکی) میدانی ہرن ؛ شاخدار ہرن ۔

Prongbuck : (n) Phonghorn (Ed antelope) کا مخفف ۔

Pronged : (a) شاخدار ؛ خاردار ؛ جس میں نوکیلی شاخیں ہوں ؛ کانٹے دار ؛ دندانے دار ۔

Pronghorn : (n) Pronghorn (Ed antelope) کا مخفف ۔

Pronominal : (a) [late L. 'pronominalis'.] ضمیری؛ ضمیر کا ؛ اس سے متعلق یا اس جیسا ۔

Pronominal : (n) ضمیر ؛ضمیری لفظ ؛ ضمیر نما الفاظ ؛اسم ضمیر ۔

Pronominalize : (v) ضمیر بنانا ؛ ضمیر جیسا بنانا ؛ تضمیر کرنا ۔

Pronominally : (adv.) ضمیر کے طور پر ؛ ضمیر یہ ؛ ضمیری حیثیت سے ؛ ضمیری طور پر ۔

Pronotum : (n) [f. Pro+notum .] (حشریات) کسی حشرہ کے Prothorax کا ظہری حصہ ؛ پیش پشت حشرہ ؛ کیڑے کی پشت کا اگلا حصہ ۔

Pronoun : (n) [f. Pro+ Noun , after L. 'pronomen'.] ضمیر ؛ اسم ضمیر ؛ (جمع )ضمائر ؛ ضمیریں ۔

Demonstrative pronoun : اسم اشارہ ؛ ضمیر اشارہ ۔

Distributive pronou n : ضمیر توزیعی ؛ ضمیر عددی ۔

Indefinite pronoun : ضمیر تنکیری ۔

Interrogative pronoun : ضمیر استفہامیہ ۔

Personal pronoun : ضمیر شخصی ۔

Possessive pronoun : ضمیر اضافی ۔

Relative pronoun : ضمیر موصولہ ؛ ضمیر موصول؛ اسم موصول ۔

Pronounce : (v) [f.L. 'pronountiare' .] (۱) بیان کرنا ؛ اظہار کرنا ؛ ظاہر کرنا (رائے و غیرہ )۔ (۲) اعلان کرنا ؛ با اعلان کہنا ۔ (۳) وثوق سے کہنا ؛ حتمی طور پر کہنا ۔ (۴) صادر کرنا ؛ (فیصلہ ، فتویٰ ) دینا ؛ (حکم ، سراپ ، رائے) ۔ (۵) تلفظ کرنا ؛ بولنا (الفاظ کا)۔

I can not pronounce him out of danger : میں یہ رائے

نہیں ہے سکتا کہ اب وہ خطرے سے باہر ہے ۔

I pronounce the mangoes unripe : میری رائے میں یہ آم کچے ہیں ۔

Pronounce against : (v) کسی کے خلاف رائے دینا۔

Pronounce for : (v) کسی کے حق میں رائے دینا ۔

Pronounce more distinctly : زیادہ وضاحت سے تلفظ ادا کرو ؛ صاف صاف ادا کرو ۔

Pronounce on : (v) کسی پر رائے زنی کرنا ۔

Pronounceable : (a) قابل تلفظ ؛ قابل ادائے تلفظ ؛ قابل اظہار ؛ قابل بیان ۔

Pronounced : (a) (۱) ملفوظ ؛ تلفظ کیا ہوا ؛ ادا کیا ہوا ؛ تلفظ شدہ ۔ (۲) قطعی ؛ قاطع ؛ مشخص ؛ صریح ؛ واضح ؛ کھلا ؛ نمایاں ؛ طے شدہ ؛ فیصل شدہ ۔

Pronounced flavour : (n) نمایاں خوشبو اور ذائقہ ۔

Pronounced magenta : (n) کھلا قرمزی رنگ ۔

Pronounced tendency : (n) قوی رجحان ؛ صریح رغبت ؛ نمایاں میلان ۔

Pronouncedly : (adv.) واضح طور پر ؛ کھلے طور پر ؛ نمایاں طور پر ؛ صریحاً ۔

Pronouncement : (n) بیان ؛ اظہار ؛ اعلان ؛ رائے ؛ فیصلہ ۔

Pronouncer : (n) اعلان کرنے والا ؛ معلن ؛ فیصلہ صادر کرنے والا ؛ فتویٰ دینے والا ؛ مفتی ؛ بیان دینے والا ؛ اظہار کرنے والا ؛ رائے دینے والا ؛ تلفظ کرنے والا ۔

Pronouncing : (n) بیان دینے یا اعلان کرنے کا عمل ؛ فیصلہ یا رائے دینے کا عمل ؛ تلفظ کرنے کا عمل ؛ صاف صاف ادا کرنے کا عمل ؛ تلفظ ؛ صدور (فیصلہ وغیرہ) ؛ اظہار ( رائے وغیرہ )۔

Pronouncing : (a) تلفظ کی ؛ تلفظ والا ؛ تلفظ دار ؛ تلفظ سے متعلق ؛ با تلفظ ؛ تلفظ بتانے والی ؛ رہنمائے تلفظ (کتاب ، لغت وغیرہ )۔

Pronouncing dictionary : (n) با تلفظ لغت ؛ تلفظ والا لغت ۔

Pronto : (adv.) [Sp. f. L. 'promptus'.] : (امریکی عامیانہ) فوراً ؛ تیزی سے ؛ پھرتی سے ؛ ابھی ؛ آناً فاناً ۔

Pronucleus / Pronuclei : (n) [mod . L. ] (نباتیات، حیوانیات) پیش نواۃ ؛ پیش مرکزہ ؛ بیضہ یا مادۂ منویہ کا نیوکلیئس جو باروری سے قبل کی حالت میں ہو؛ نر پودے کے بار آور مادے کا نیوکلیئس جو جنس مخالف سے مل کر تخمک بنتا ہے ۔

Pronounciamento : (n) [Sp. 'pronounceiamiento'.] (سیاسیات) اعلامیہ ؛ اعلان ؛ اشتہار ؛ محضر (باغیوں کی طرف سے خصوصاً ہسپانی داں ممالک میں)۔

Pronounciation : (n) [L. 'pronounciatio '.] تلفظ ؛ انداز تلفظ ؛ طرزادا ؛ لب و لہجہ ۔

Pronounciator : (n) [L. 'pronounciator '.] تلفظ کرنے والا ؛ ترتیل سے پڑھنے والا ؛ قاری ؛ تلفظ داں ؛ تجوید خواں ۔

Pronounciatory : (a) تلفظی ؛ تلفظ کا یا اس سے متعلق؛وابستہ بہ تلفظ ۔

Proomium : (n) [L. Gr. 'prooimion'.] دیکھو Proem

Prooestrus / Prooestrum / Prooestrous : (n) دیکھو Proestrus

Proof : (n) [Later Me. 'prof '.] (۱) ثبوت ؛ دلیل ؛ حجت ؛ برہان ۔ (۲) شہادت ؛ گواہی ؛ قانونی شہادت ؛ تحریری یا زبانی شہادت ؛ عدالت کی درج کردہ شہادت ۔ (۳) تصدیق ؛ توثیق ؛ اثبات ۔ (۴) (اسکاٹستانی قانون ) سماعت مقدمہ بحضور جج بجائے جیوری ۔ (۵) آزمائش ؛ جانچ ؛ امتحان ؛ (ریاضیات) کسی حساب کی صحت یا عدم کو جانچنے کا عمل ؛ ثبوت ۔ (٦) (مقام ) امتحان اسلحہ ؛ دھماکہ خیز اشیاء یا آتش اسلحوں کو ٹسٹ کرنے کی جگہ ۔ (۷) ناقابل گذر ہونا ؛ (طبع وغیرہ) روک ۔ (۸) معیار قوت شراب مقطر (یا سرکے ) کی طاقت کا معیار ؛ (جدید معنوں میں) الکحل اور پانی کے مخلوط کی طاقت (جس کا ثقل نوعی خالص الکحل کا ۰.۱۹۸۳ ، وزن ۰.۳۹۵ یا حجم ۰.۵۲۷ ہوتا ہے)؛ اس طاقت کی شراب یا اسپرٹ ۔ (۹)(طباعت) پروف ؛ وہ مطبوعہ کاغذات وغیرہ جو بغرض تصحیح مشین میں سے نکالے جاتے ہیں؛ تصویری پروف ؛ بر صوفہ ۔ (۱۰) امتحانی نلی ؛ آزمائشی نلی ؛ بارود کی طاقت جانچنے کا آلہ ۔ (۱۱) (جلد سازی ) ناہمواری یا ناتراشیدہ کنارے (کتاب کے) ۔ (۱۲) معمول سے زیادہ گولہ یا بارود بھر کر یا آبی دباؤ کے ذریعہ توپوں یا چھوٹے آتشیں اسلحوں کو جانچنے کا عمل ۔ (۱۳) (بول چال )

اچھائی ؛ بہتری ؛ بھلائی ۔ (۱۴)( منبت کاری ) (ابتدا؛) نا مکمل چھاپ یا تکمیل کے بعد کی پہلی چھاپ جو منبت کار اپنے کام کی نوعیت سمجھنے کے لئے دیتا ھے (عموماً کتبہ شامل کرنے سے پہلے ) ۔ (۱۵)نمونے کے طور پر ابتدا میں ڈھالے ھوئے یا چھاپ شدہ سکوں میں سے ایک ۔

Armour of proof : نا قابل یا حفاظتی پوشش (زرہ بکتر، جنگی جہازوں کی فلزیاتی پوشش یا غوطہ خوری کا محفوظ لباس ) ۔

Artist's or engraver's proof : مصور یا منبت کار کا لیا ھوا پروف ( جو تصویر یامنبت کاری کے نمونے کی درستگی دیکھنے یا ترمیم کی غرض سے لیا جاتا ھے) ؛ فنکار کا تصویر پروف ؛ کنندہ کار کا پروف ۔

Letter proof / letterd -: دستخطی پروف (وہ پروف جس پر فنکار یا منبت کار کا دستخط اور کتبہ موجود ھو) ۔

Positive proof : مثبت ثبوت ؛ بین ثبوت ۔

Signed proof : دستخطی پروف ؛ وہ پروف جس پر ضاع و فنکار کے دستخط ھوں ؛ ابتدائی پروف جس پر فنکار کا دستخط بھی ھو۔

The proof of the pudding is the eating : مٹھائی کی عمدگی کی دلیل اس کے کھانے میں ھے ۔

To bring, put, set, (something ) in, on, to proof : (کوئی چیز ) ثبوت میں پیش کرنا ؛ ثبوت میں دینا ؛ بطور ثبوت پیش کرنا۔

**Proof** : (a) (۱) آزمودہ قوت کے (اسلحے) ؛ نا قابل گذر ؛ جن کی طاقت ( یا قوت دماغ ) آزمائی جا چکی ھو؛ مضبوط ؛ محکم ؛ قوی ؛ غیر ضرر پذیر ؛ ( against یا to کے ساتھ آتا ھے ) ؛ مرکبات میں جزو ثانی کے طور پر آتا ھے مثلاً Water proof ، Fire proof وغیرہ بمعنی روک ۔ (۲) معیاری قوت والی (مقطر) الکحلی شراب ۔

Bomb-proof : بم روک ۔

Bullet-proof : گولی روک ۔

Burglar-proof : نقب روک ۔

Fire-proof : آگ روک ۔

Rain-proof : مینہ روک ۔

Sound-proof : آواز روک ۔

Water-proof : پن روک ۔

Weather-proof : طوفان روک ۔

Proof : (v) (۱) ٹیسٹ کرنا ؛ جانچنا ؛ (منبت شدہ پلیٹ کی ) چھاپ لینا (تاکہ اس کی درستگی یا نقص کا اندازہ ھوسکے اور تصحیح یا ترمیم کی جا سکے )۔ (۲) نا قابل گذر بنانا ؛ (خصوصاً کپڑے وغیرہ کو ) پن روک بنانا ؛ موم جامہ بنانا۔

Proof before letters : (n) صناع وغیرہ کے دستخط اور تحریر سے قبل کا پروف ۔

Proof by exhaustion : (n) (ریاضیات) ثبوت با الحصر ۔

Proof-gallon : (n) معیاری اسپرٹ کا گیلن ۔

Proof-galss : (n) گہرا استوانہ نما گلاس جس میں سیال (چیزوں) کو آزمائش یا جانچ کے دوران رکھا جاتا ھے ۔

Proof-mark : (n) ایک نشان جو آتشیں اسلحوں پر جانچ کے بعد لگا دیا جاتا ھے تاکہ اسے درست یا جانچ کیا ھوا سمجھا جا سکے۔

Proof-plane : (n) (برقیات) چاشنی گیر ؛ ایک موصل قرص جس میں ایک غیر موصل دستہ ھوتا ھے اور برق پیمائی کے کام آتا ھے ۔

Proof-press : (n) وہ مشین جس میں ٹائپ کا پروف (بغرض تصحیح ) لیا جاتا ھے ۔

Proof-reader : (n) پروف ریڈر ؛ پروف خواں ؛ تصحیح کرنے والا ؛ پروف دیکھنے ولا ۔

Proof-reading : (n) پروف ریڈنگ ؛ پروف خوانی ؛ پروف کی تصحیح ؛ پروف دیکھنا ۔

Proof-sheet : (n) پروف ورقہ ؛ پروف فرما ؛ تصحیح کی غرض سے (دیکھنے کے لئے) چھاپا ھوا ورق ۔

Proof-spirit : (n) (کیمیا) معیاری اسپرٹ ؛ شراب یا کسی مقطر الکحل کی اسپرٹ جو معیاری طاقت والی ھو ؛ دیکھو Proof (n) .

**Proof-strength** : (n) دیکھو Proof(n)

**Proof-stress** : (n) وہ دباؤ یا زور جو زیر آزمائش نمونے میں ایك مخصوص حد تك مستقل نقص یا بد ہیئتی پیدا کر دے۔

**Proof-test** : (v) معمول سے زیادہ گولہ بارود بھر کر (آتشیں اسلحہ) کو داغنا یا فائر کرنا ۔

**Proof-text** : (n) کتاب مقدس کی وہ عبارت جو کسی دینی نظریے، عقیدے یا اصول کی دلیل کے طور پر پیش کی گئی ہو۔

**Proof vinegar** : (n) معیاری طاقت والا سرکہ : دیکھو Proof(n) ۔

**Proofless** : (a) بے ثبوت : بے دلیل ۔

**Prop** : (n) [prob. -Mdu. 'proppe' .] (۱) آڑ : اڑواڑ : ٹیك : ٹیکن : تھونی پروایہ : پایہ : کھمبا : ڈنڈا : شہتیر یا دوسرا کوئی مضبوط سہارا جو کسی وزن کو تھامے ہوئے ہو : (خصوصاً کوئلے کی کان میں) کان کی چھت یا کوئلے وغیرہ کی پرت کو روکنے کے لئے لگایا ہوا شہتیر (جسے Pit-prop بھی کہتے ہیں)۔ (۲) (بول چال یا عامیانہ) پاؤں : پیر : (نیز مکا بازی میں) پھیلا ہوا ہاتھ یا بازو : سیدھی چوٹ یا ضرب (عموماً جمع میں)۔ (۲) (مجازاً) کوئی شخص یا چیز جو سہارے کا کام دے : سہارا : آسرا : رکن : (کسی ادارے کا مدارالمہام : مربی : سر پرست ۔

**Prop** : (n) [Mdu. 'proppe' .] (چوروں کا عامیانہ) اسکارف پن : گلوبند کا پن۔

**Prop** : (n) (روزمرہ یا اسکول عامیانہ) Proposition کا مخفف۔

**Prop** : (n) [Of unkn. origin.] (امریکا)(عموماً جمع میں) کوڑیاں جن سے (ایك قسم کا) جوا کھیلتے ہیں : کوڑیوں کے ذریعہ کھیلا جانے والا جوا۔

**Prop** : (n) (تھیٹر عامیانہ) (عموماً جمع) Property کا مخفف۔

**Prop** : (n) Propeller کا روزمرہ مخفف ۔

**Prop** : (v) (۱) سہارا دینا : آڑ یا اڑواڑ لگانا : ٹیکنا : ٹکانا : ٹیك یا ٹیکن لگانا : تھونی لگانا : اس طرح گرنے سے روکنا : تھامے رہنا : تھامنا۔ (۲) (مجازاً) سہارا دینا : سنبھالنا۔ (۳) سیدھی ضرب لگانا : مار کر گرا دینا : پچھاڑ دینا : پست کر دینا (عامیانہ)۔ (۴) گھوڑے کا چلتے چلتے یکایك رك جانا (آسٹریلیا یا افریقہ)۔

**Prop root** : (n) موٹی جڑ جس سے پودے کو سہارا ملتا ھے : بیخ ستون۔

**Propaedeutic/ -al** : (a) [f. Pro-+Paedeutics .] ابتدائی : تمہیدی : افتتاحی : اولیاتی : ابتدائی تعلیم سے متعلق : ابتدائی تعلیم جیسا : بنیادی تعلیم ۔

**Propaedeutic** : (n) (۱) ابتدائی سبجیکٹ یا موضوع جو کسی فن یا علم کی تمہید ہو: ابتدائی درس : درس اولین ۔ (۲) (جمع) Propaedeulics ۔

**Propaedeutics** : (n) ابتدائی علوم : ابتدائی تعلیم : ابتدائی مضامین : تمہیدی مضامین یا علوم : ابتدائیات : اولیات ۔

**Propagability** : (n) ترویج پذیری : قابل تکثیر ہونا : تبلیغ پذیری۔

**Propagable** : (a) پھیلانے کے لائق : مشہور کئے جانے کے قابل : قابل اشتہار : لائق ترویج : قابل اشاعت : مشتہر کرنے کے قابل: قابل تکثیر : قابل تبلیغ : تبلیغ کردنی۔

**Propagableness** : (n) ترویج پذیری : قابل تکثیر : تبلیغ پذیری۔

**Propagand** : (v) [Back formation from next.] پرو پیگنڈا کرنا : ترویج و تبلیغ کرنا۔

**Propaganda** : (n) [It. 'propaganda' .] (۱) زیادہ مکمل طور پر : (Congregation or College of the propaganda) کارڈنلوں کی جماعت جس کے ذمہ غیر ممالك کے مشنوں کی نگرانی ہوتی ھے : جماعت تبلیغ و اشاعت۔(۲) نشر و اشاعت کا انتظام یا تدبیر : پروپیگنڈا : نشر و اشاعت کی انجمن : کسی مخصوص رواج یا عقیدے کو پھیلانے کی با ضابطہ یا اجتماعی تحریك : (کبھی غیر صحیح طور پر جمع میں مستعمل ھے)۔ پروپیگنڈے کے اصول، کوشش، تجاویز۔ (۳) (سیاسیات وغیرہ) دعایہ: پروپا غندا : (دینیات) تشہیر : تبلیغ ۔

**Propagandism** : (n) دعوت : تبلیغ : اشاعت : نشر و اشاعت : کسی عقیدے، عمل یا رائے کو پھیلانے یا رواج دینے کی باقاعدہ و باضابطہ کوشش : انجمن تبلیغ کا کام۔

**Propagandist** : (n) (۱) مبلغ: داعی: نشرواشاعت کرنے والا:(سیاسیات) کارکن۔ (۲) انجمن نشر و اشاعت کارکن : وہ شخص جس نے خود کسی مسلك یا عقیدے کی ترویج یا تبلیغ کے لئے وقف کر دیا ہو۔

**Propagandist** : (a) تبلیغ و اشاعت کا شائق : دعوت و تبلیغ کے کاموں میں رغبت یا اس جانب میلان رکھنے والا۔

**Propagandistic** : (a) تبلیغانہ : مبلغانہ : ناشرانہ : اشاعت پرستانہ۔

Propagandize : (v) (۱) تبلیغ کرنا (کسی مذہب یا اصول وغیرہ کی) با قاعدہ نشر و اشاعت کا کام کرنا۔ (۲) تبلیغ کرنا ؛ نشر و اشاعت کرنا ؛ پروپیگنڈا کرنا۔

Propagate : (v) [f. L. 'propagare '.] (۱) پھیلانا۔ (۲) پیدا کرنا (اولاد وغیرہ) ؛ افزائش کرنا ؛ بڑھانا (نسل وغیرہ) ؛ (مرض وغیرہ) پھیلانا۔ (۳) زیادہ کرنا (تعداد میں) ؛ اضافہ کرنا ؛ تکثیر کرنا۔ (۴) مشتہر کرنا ؛مشہور کرنا ؛ اشاعت کرنا؛ (عقیدے ، رسم وغیرہ کی) تبلیغ کرنا۔ (۵) رائج کرنا ؛ مروج کرنا۔ (۶) (کسی واسطے یا کسی سمت میں ) وسیع کرنا ؛ پہنچانا ؛ بھیجنا (کسی حرکت ، عمل ، روشنی ، آواز وغیرہ کو)۔

Propagation : (n) [L. 'propagatia '.] نشر و اشاعت ؛ توسیع ؛ تبلیغ ؛ (نباتیات) افزائش ؛ تکثیر ؛ ترویج ؛ ازیاد ؛ (حیاتیات) تولید ؛ ترسیل ؛ (روشنی ، حرکت ، قوت وغیرہ کی)۔

Propagative : (a) ناشرانہ ؛ مبلغانہ ؛ تبلیغی ؛ اشاعتی ؛ تکثیری ؛ جس میں افزائش ، توسیع ، تولید یا ترسیل کی صفت یا صلاحیت موجود ہو۔

Propagator : (n) مبلغ ؛ دعوت و تبلیغ کا کام کرنے والا ؛ تبلیغ و اشاعت کرنے والا ؛ وسیع کرنے والا ؛ پروپیگنڈا کرنے والا ؛ تشہیر و ترویج کرنے والا ؛ پھیلانے والا؛ شائع کرنے والا ؛ افزائندہ ؛ مُکثِر ؛ مولد۔

Propagatory : (a) (۱) دیکھو Propagative۔ (۲) دیکھو Propagable۔

Propagulum / Propagula : (n) [mod. L.] (۱)(نباتیات) بچہ پودا ؛ قابل تکثیر شاخ یا ٹہنی ؛ افزائشی ٹہنی۔ (۲) بھورے رنگ کی کائیوں میں افزائشی یا باز تولیدی ساخت۔

Propane : (n) [f. Prop(ionic+-ane.] (۱) (کیمیا) پروپین ؛ پیرافین یا سیرشدہ ہائیڈروکاربن $CH_3 CH_2 CH_3$ ایک بے رنگ گیس جو پٹرولیم میں ہوتی ہے۔

Propargyl : (n) [f. Prop(ionic+arg-(argentum)'+Y ] (کیمیا) پرو پارجل ؛ ایک ہائیڈروکاربن جزو مستقل ($CH_3 = CH+ CCH_2$)۔

Proparoxytone : (a) (نحو) جس کے ماقبل آخرین پر نبرہ یا زور ہو۔

Proparoxytone : (n) وہ لفظ جس کے جز ماقبل آخرین پر نبرہ ہو۔

Propel : (v) [L. 'propellere'.] پیلنا ؛ ڈھکیلنا ؛ ٹھیلنا ؛ چلانا ؛ آگے چلانا ؛ آگے بڑھانا ؛ تحریک دینا (لفظاً و مجازاً)۔

Propellent / Propellant : (a) [f. prec+-Ent. ] پیلنے والا ؛ دھکیلنے والا ؛ ٹھیلنے والا ؛ محرک ؛ داسر ؛ دھکیلو۔

Propellent/Propellont : (n) دھکیلنے والی چیز ؛ آگے چلانے والی چیز ؛ (میکانیات) دھکیلو ؛داسر ؛ داسر پرزہ ؛ (مجازاً) محرک ؛ مہیج ؛ (خصوصاً ) (فوج ) محرک مادہ ؛ وہ انفجاری مادہ جو گولی کو آتشیں اسلحے سے باہر کی جانب دھکیلتا ہے ؛ محرکہ ؛ انگیزہ (نیز ) وہ مادہ جو راکٹ انجن میں دوسرے مایے کے ساتھ رد عمل (ظاہر) کرکے دھکا یا زور پیدا کرتا ہے۔

Propeller : (n) (۱) دھکیلنے والا ؛ پیلنے والا ؛ آگے چلا نے والا ؛ آگے بڑھانے والا۔ (۲) (خصوصاً) جہاز یا طیارے کو دھکیلنے یا آگے چلانے والا پرزہ ؛ وہ گھومنے والی دھری جس میں ایک خاص زاویے سے پھل لگے ہوتے ہیں اور پیچ کی لہروں کی طرح پیچیدہ ہوتے ہیں جن کے گھومنے سے اسٹیمر یا جہاز وغیرہ آگے چلتے ہیں ؛اس طرح کے دھکیلو والا اسٹیمر ؛ وہ گردش کرنے والی دھری جو جہازوں یا ہوائی مشینوں میں لگی ہوتی ہے ؛ اس کے دو یا دو سے زیادہ پھل ہوتے ہیں جو اس کو دھکیلتے ہیں ؛ سائق ؛ داسر ؛ پیش راہ ؛ دھکیلو ؛ سہم دوار ؛ سہم گرداں ؛ پنکھا ؛ پروپیلر۔

Screw propeller : پیچ دار دھکیلو ؛ (ہوا بازی ) پیچ دار پنکھا۔

Propendent : (a) [f. L. 'propendere'.] آگے ، باہر یا نیچے کی جانب لٹکا ہوا۔

Propene : (n) [f. as Propane+-ene.] (کیمیا) ایک قسم کا Olefine ($C_3 H_6$) جسے عام طور پر Propylene کہتے ہیں۔

Propensity : (n) [f. L. 'propensus'+E-ity .] رجحان ؛ رغبت ؛ میل ؛ میلان ؛ جھکاؤ ؛ لگاؤ ؛ (نفسیات) لت ؛ میل ؛ تمائل ۔

Propenyl : (n) [f.Propene+-yl.] (کیمیا) فرضی ہائیڈروکاربن جزو مستقل ($C_3 H_5$) Propyl یا Trityl سلسلے کا سہ گرفتہ ہائیڈروکاربن۔

Proper : (a) [Me. 'propre' .] (۱) قدیم ؛ ذاتی ؛ اپنا ؛ اصلی ؛ خلقی ؛ لاینفک۔ (۲) اصلی ؛ حقیقی ؛ سگا۔(۳) مخصوص ؛ خصوصی ؛ انفرادی ؛ (نحو) معرفہ (نکرہ کی ضد)۔ (۴) ٹھیک ؛ درست ؛ صحیح۔ (۵) مناسب ؛ موزوں ؛ مناسب حال ؛ درست ؛ شایان۔ (۶) (بول چال) کامل ؛ پکا ؛ سرتاسر ؛ اول درجے کا۔ (۷) (قدیم) خوبصورت ؛ وجیہہ؛ حسین ؛ خوش وضع ؛ خوش قطع۔ (۸) درست ؛ معقول ؛ شائستہ ؛ شریفانہ ؛

شریف ۔ (۹) (نقابت) اصلی رنگ میں : حقیقی رنگ میں ۔

Proper : (adv.) (بول چال ، بازاری یا عامیانہ) بطریق احسن : بہت خوبی سے : بڑی نفاست سے : اصلاً : حقیقتاً : سچ مچ : دل سے : بے تصنع : مکمل طور پر : پوری طرح : پورا پورا ۔

Proper : (n) (کلیسا) باضابطہ عبادت یا اس کا کوئی جزو ، مناجات وغیرہ جو کسی مخصوص موقع یا مدت کے لئے مقرر ہو (بخلاف عام عبادات) ۔

Proper authority : (n) (قانون) حاکم مجاز ۔

Proper fraction : (n) کسر خالص (جو اکائی سے کم ہو) : کسر واجب ۔

Proper lessons : (n) (کلیسائی عبادت میں) وہ مناجات وغیرہ جو کسی مخصوص دن یا زمانے کے لئے خاص طور پر مقرر ہوں : خصوصی مناجات ،نصائح وغیرہ ۔

Proper motion : (n) (علم النجوم) حرکت خاصہ (حرکت ظاہرہ یا حرکت مرئیہ کا وہ حصہ جس کی نسبت یہ خیال ہوتا ھے کہ یہ کسی ستارے کی واقعی حرکت کا نتیجہ ھے) ۔

Proper name : (n) اسم معرفہ : اسم خاص ۔

Proper noun : (n) اسم معرفہ : اسم خاص ۔

Proper Psalms : (n) دیکھو Proper lessons

Properispome : (a & n) Properispomenon کا مخفف ۔

Properismenon : (a) [Gr. 'properispomeno'.] (یونانی نحو) جس کے جزو ما قبل آخر پر نبرہ یا تاکید ہو ۔

Properispomenon : (n) (یونانی نحو) وہ لفظ جس کے جزو ماقبل آخر پر نبرہ یا تاکید ہو ۔

Properly : (adv.) (۱) بخوبی : بحسن و خوبی : خوش اسلوبی سے : اچھی طرح: مناسب طور پر : موزوں طور سے ۔ (۲) شائستہ طور پر : شریفانہ طور سے : انسانیت سے ۔ (۳) (بول چال) پورا پورا : کامل طور پر : بالکل ۔

Propertied : (a) [f. Property +-Ed .] صاحب ملکیت : صاحب جائداد : صاحب املاک ۔

Properties/ Property : (n) (کیمیا) خاصیات : خواص ۔

Properties of matter : (n) (عضویات) خواص المادہ : مادے کے خواص ۔

Property : (n) [Me. 'proprete'.] (۱) ملکیت : حقیقت : ملک ۔ (۲) املاک : مقبوضہ : مقبوضات : مال : جائداد : اثاثہ : جاگیر ۔ (۳) (تھیٹر) (عموماً جمع) لباس یا فرنیچر وغیرہ جو اسٹیج پر استعمال کیا جائے ۔ (۴) (منطق) وصف مشترک : صفت : عرض ۔ (۵) خاصہ : خاصیت (جو کسی چیز یا شخص میں موجود ہو) ۔

A man of property : مالدار آدمی : صاحب جائداد ۔

He has a small property in Norfolk : نار فولک میں اس کی کچھ جائداد ھے ۔

Immovable property : (قانون) جائداد غیر منقولہ ۔

Joint property : (قانون) شاملات ۔

Moveable property : (قانون) جائداد منقولہ ۔

Personal proerty : ذاتی ملکیت : جائداد منقولہ : مال منقولہ :خاص ملکیت ۔

Real property : جائداد غیر منقولہ : جائداد سکنی : جائداد زرعی ۔

She regards him as her exclusive property : وہ اس کو بالکلیہ اپنی ملک سمجھتی ھے ۔

Undivided property : شاملات : غیر منقسم مال یا جائداد ۔

Value of property : (معاشیات) مالیت ۔

Property in mortain : (n) (معاشیات، قانون) املاکِ مردہ ۔

Property-man/ -master : (n) (تھیٹر) وہ شخص جس کی تحویل میں اسٹیج کا سامان ہو ۔

Property qualification : (n) قابلیت جو جائداد کی بنا پر حاصل ہو : قابلیت مشروط بہ جائداد : قابلیت منحصر بہ جائداد : (پارلیمنٹ کی رکنیت کے) عہدے کے لئے یا حق (رائے دہندگی) کے استعمال کے لئے مطلوبہ لیاقت یا قابلیت (جس کا پیمانہ یا انحصار اس بات پر ہو کہ اس شخص کے پاس جو اس عہدے یا حق کا طالب ہو ، ایک خاص حد تک جائداد یا

املاك موجود ہوں۔ اس حد سے کم املاك ہونے پر وہ اس عہدے یا حق کا مجاز نہیں سمجھا جاتا )۔

Property register : (n) رجسٹر موجودات۔

Property-room : (n) (تھیٹر) وہ کمرہ جس میں اسٹیج کا منقولہ سامان، لباس وغیرہ رکھے جاتے ہیں: سامان گاہ : سامان خانہ۔

Property tax : (n) محصول بہ جائداد : (معاشیات) محصول املاك : وہ محصول جو املاك یا جائداد پر براہ راست لگایا گیا ہو۔

Prophase : (n) [f. Pro+ Phase . ] (خلویات) آغاز خیطیت۔

Prophecy : (n) [late L. 'prophetia ' .] (۱) پیش گوئی: پیشن گوئی۔ (۲) پیشگوئی بذریعہ الہام : القا : وحی۔ (۳)پیغمبرانہ صلاحیت یا قابلیت : پیشن گوئی۔ (۴) صحائف یا کلام الہٰی کی تعبیر و تفسیر۔

Prophesier : (n) [f. next +-er. ] متنبیٔ : وحی کی بنا پر کہنے والا : پیشگوئی کرنے والا : پہلے سے بتانے یا دکھانے والا : پیش گو۔

Prophesy : (v) [OFr. 'Prophecier'.] (۱) وحی کی بنا پر کہنا : بحیثیت پیغمبر کہنا : پیشگوئی کرنا : الہام بیانی کرنا :آئندہ کا حال بتانا۔ (۲)(قدیم) صحائف آسمانی کی تفسیر کرنا۔

Prophet : (n) [Me' . profete, -phete'.] (۱) نبی : رسول : پیغمبر : اوتار۔ (۲) پیشن گو: پیشگو : غیب داں : غیب گو۔ (۳) نمائندہ : عامی (کسی اصول وغیرہ کا )۔ (۴) (عام) گھڑ دوڑ کے نتیجے کی پیشگوئی کرنے والا : (گھڑ دوڑ وغیرہ سے متعلق) پوشیدہ خبریں دینے والا۔

Major prophets : انبیائے اعظم (عیسائیہ ، برمیہ ، عزاقیل ، دانیال)۔

Saul among the prophet : وہ شخص جس کی ذات سے غیر متوقع قابلیتیں اور ہمدردیاں ظہور میں آئیں۔

The prophet : (۱) النبی : الرسول : حضرت محمدؐ الرسول اللہ۔(۲) (نیز ) جوزف اسمتھ ، بانئ فرقہ مارمون (امریکا کا ایك عیسائی فرقہ)۔

The twelve minor prophets : بارہ انبیائے خرد (ہوسیہ (Hosea) سے ملاکی ( Malchi) تك )۔

Prophetess : (n) نبیّہ : پیغمبرانی۔

Prophethood : (n) پیغمبری : نبوت : رسالت۔

Prophetic : (n) پیغمبرانہ : ملہمانہ : پیش گویانہ : الہامی : نبوی : رسالتی : نبوت یا رسالت سے متعلق : شایان رسول : شایانِ رسالت : حامل خصوصیاتِ نبوت : پیغمبرانہ کاموں والا : پیغمبرانہ نوعیت کا : الہام یا وحی کے طور پر بیان کیا ہوا۔

Prophetic present / -perfect : (n) زمانہ حال کی وہ صورتیں جو پیغمبرانہ قول میں مستقبل کے کسی مخصوص زمانے کو ظاہر کرنے کے لئے استعمال کی گئی ہوں۔

Prophetical : (a) پیغمبرانہ : رسولانہ : انبیانہ۔

Prophetically : (adv.) پیغمبرانہ یا ملہمانہ طور پر : پیشگوئی کے طور پر : پیشگویانہ : پیشگوئی کرتے ہوئے۔

Prophetism : (n) کارنبوت : کار رسالت : انبیاء علیہ السلام کے کام یا ان کا طریقہ ہائے کار : عبرانی رسولوں کے اصول و نظام۔

Prophylactic : (a) [f. Gr. 'prophylaktikos' .] (۱) احتیاطی : حفظ ماتقد مانہ۔ (۲) محافظ : مانع (امراض وغیرہ)۔

Prophylactic : (n) مانع امراض دوا : دوائے حفظ ماتقدم: مرض روك دوا : تدبیر حفظ ماتقدم۔

Prophylaxis : (n) [mod. L.] امراض کا حفظ ماتقدمانہ علاج : علاج بذریعہ پرہیز یا احتیاط : حفظ ماتقدم۔

Prophylaxy : (n) دیکھو Prophylaxis

Prophyll / Prophylls : (n) [f. mod. L. 'prophyl-llum' .] (نباتیات) برگیزہ : برگ اول : پودے کی برگ نما ساخت۔

Prophylla : (n) [mod. L. ] Prophyllum کی جمع۔

Prophyllum/ Prophylla : (n) [mod. L.] دیکھو Prophyll

Propine : (n) (کیمیا) ایلیلین (Allylene) : دو گرفتہ ہائیڈرو کاربن کا جزو مستقل ($C_3H_4$)۔

Propine : (v) [L. 'propinare '.] (۱)(خاص کر اسکاٹستان) (متروك) پینے کے لئے پیش کرنا : شراب پیش کرنا۔ (۲) منظوری کے لئے پیش کرنا : تجویز رکھنا : کسی کے سامنے رکھنا۔ (۳) (کسی کو ) کوئی چیز پیش کرنا۔

Propitiously : (adv.) سازگار طور پر : سازگارانہ : مساعدانہ : موافق ہوکر : مبارک انداز میں : مسعود یا مناسب طور پر۔

Propitiousness : (n) سازگاری : مساعدت : سعد : سعادت : موافقت۔

Proplasm : (n) [f. Pro+ Plasm. ] (ابتدائی) سانچہ : قالب : ڈھانچہ (شاذ)۔

Proplastid : (n) [f. Pro+ Plastid.] (نباتیات) قبل حیّ ریزہ : پروپلاسٹڈ۔

Propless : (a) [f. prop(n) .] بے سہارا : بے آسرا : بے آڑ : بے اڑواڑ۔

Propliopithecus : (n) [mod. L. f. Pro+'plipithecus'.] چھوٹے جبڑے والے انسان نما چھوٹے حیوان کی ایک قدیم جنس (جس کا تعلق مصر کے تیسرے ارضیاتی دور کے ایک حصے سے ہے)۔

Propman / Propmen : (n) دیکھو Property man

Propneustic : (a) [f. Pro+Gr. 'pneustikos'.](ایک کیڑے کا پہل روپ) جس کے صرف اگلے ہی دو نتھنے کام کے ہوتے ہیں۔

Propodeal : (a) [f. next . ] بر پشتی : پیش پشتی : پیش پشت سے متعلق یا اس پر واقع۔

Propodeon/ Propodeum : (n) ['Propodeum ' , mod L. alter. of Propodcon'.] (حیوانیات) پیش پشت : بر پشت ۔

Propodial : (a) [f. Propodium. ] پیش پا سے متعلق :(بعض قشریوں میں) پاؤں کے اگلے لختے سے متعلق۔

Propodite : (n) [f.Pro+Podite.] (حیوانیات) پیش پا قشریہ: قشر یہی کے پاؤں کا ماقبل آخر جوڑ ۔

Propodium : (n) [f. Pro+Prodium. ] (بعض قشریوں میں) پاؤں کا اگلا لختہ : (حیوانیات) پیش پا۔

Propolis : (n) [L. Gr. 'propolis' .] (حیوانیات) نحلی موم : نحلی سریش : عسلی سریش (جو مہال کی مکھیاں کلیوں سے رخنے بند کرنے کے لئے حاصل کرتی ہیں)۔

Propone : (v) [L. 'proponere'.] (مسئلہ، تجویز، معاملہ وغیرہ) غور یا منظوری کے لئے پیش کرنا : تجویز رکھنا : تجویز پیش کرنا۔

Porponent : (a) [f. as prec. ]. مجوز : محرک : تجویز پیش کرنے والا ۔

Propinquity : (n) [L. 'propinquitas' .] (۱) قرب : نزدیکی : قربت : ہمسائیگی۔ (۲) ( سماجیات ) قرابت : رشتہ : رشتہ داری : عزیز داری : قرابت داری : سگاپن : قریبی رشتہ ۔ (۳) تشبہ : مشابہت : یکسانی : یکسانیت ۔

Propio-/Propion : (comb) (کیمیا) لفظ Propionic سے مشتق جزو ترکیبی جو Propionic acid سے تعلق رکھنے والے مرکبات کے ناموں میں آتا ھے۔

Propionic : (a) [Fr. 'propionique' .] ان مرکبات کے ناموں کے ساتھ آتا ھے جو روغنی ترشوں کی صنف میں اول ھوں۔

Propionic acid : (n) Propyl یا سہ کاربنی سلسلے کا ایک سالمی یک اساسی ترشہ جو روغنی تیزابوں کے سلسلے میں تیسرا ھے ($C_3 H_6 O_2$)۔

Propitiable : (a) [L. 'propitiabilis' .] منائے جانے کے لائق : جسے منایا جا سکے : جو راضی کیا جا سکے : لائق سازگاری : جسے موافق یا سازگار بنایا جا سکے ۔

Propitiate : (v) [f..L. 'propitiare' .] (۱) منانا : روٹھے کو منانا : راضی کرنا : رضامند کرنا : خوش کرنا : بہلانا۔ (۲) موافق کرنا : سازگار کرنا : مہربان کرنا۔

Propitiation : (n) [late (eecl. ) L. 'propitiatio' .] (۱) رضا جوئی : حصول خوشنودی : منانا۔ (۲) (دینیات) کفارہ : کفارۂ گناہ۔ (۳) (قدیم) قربانی : بلیدان : بھینٹ : نذر : نیاز : منت : صدقہ۔

Propitiator : (n) منانے والا : رضامند کرنے والا : رضاجو۔

Propitiatorily : (adv.) کفارتاً : ازراہ کفارہ : کفارے کے طور پر : صدقے کے طور پر : رضا جویانہ : رضا جوئی کے طور پر۔

Propitatory : (a) [eccl. L. 'propitiatorium'.] (۱) رضا جویانہ : دل خوش کن : دل جو : دل پذیر : مصالحت آمیز۔ (۲) کفارے کا : کفارے سے متعلق : کفارہ آمیز : کفارہ بخش۔

Propitiatory : (n) [eccl L. 'propitiatorium ' .] (۱) تابوت یہودا کا طلائی غلاف : عرش۔ (۲) (مجازاً) حضرت عیسیٰ مسیح۔

Propitious : (a) [f. L. 'propitius ' .] (۱) سازگار : موافق : مساعد : مہربان۔ (۲) (شگون وغیرہ) سعد : مبارک : مسعود۔ (۳) (موسم ، موقع وغیرہ) مناسب : موافق : سازگار : راس۔

**Proponent : (n)** مجوز یا محرك شخص : (کسی تجویز ،خیال یا تحریك کو ) پیش کرنے والا شخص ۔

**Propontic : (a)** پروپونٹس کا یا اس سے متعلق : مار مرائی : بحر مارمرہ کا یا اس سے متعلق ۔

**Propontic : (n)** بحر پرو پونٹك : بحر مار مرا : یورپ اور ایشیا کے درمیان ترکی کے شمال مغرب میں ایك سمندر ۔

**Propontis : (n)** [L-Gr. 'propontis' .] بحر مار مرا کا قدیم نام : پروپونٹس ۔

**Proportion : (n)** [L. 'proportio' .] (۱) حصہ : مقدار : تعداد ۔ (۲) نسبت : متناسب ۔ (۳) مناسب : تناسب : موافقت ۔ (۴) (ریاضیات) تناسب : (حساب) اربعۂ متناسبہ (جمع) ابعاد ۔ (۵) (بحالت جمع) جسامت : وسعت ۔ (۶) شکل : تشاکل : تمثال : ہیئت : صورت (شاعری) ۔ (۷) (موسیقی) (سروں کے وقفوں کا) تناسب ۔

**In proportion :** تناسب میں ۔

**Out of proportion :** غیر متناسب ۔

**Proportion : (v)** [med. L. 'proportionar' .] (۱) متناسب کرنا : تناسب قائم کرنا : توافق پیدا کرنا : تناسب میں لانا ۔ (۲) تناسب درست : وضع کرنا : ہیئت میں لانا : شکل دینا : مشتکل کرنا ۔ (حرف .ppl میں بطور صفت مستعمل ہے) ۔

**Proportionable : (a)** تناسب پذیر : متناسب : موزو ں : موافق : با قرینہ ۔

**Proportionableness : (n)** تناسب پذیری : مناسبت :مو زونیت :موافقت ۔

**Proportionably : (adv.)** متنا سبتاً : نسبتاً : ازروئے نسبت : ازراہ تناسب : حسب تناسب : حسب نسبت ۔

**Proportional : (a)** نسبتی : متناسب : برابر : تناسب والا : مناسب ۔

**Mean proportional :** (ریاضیات) اوسط نسبتی : اوسط ہندسی ۔

**Proportional : (n)** (ریاضیات) عدد متناسبہ ۔

**Proportional compasses : (n)** نسبتی کمپاس ۔

**Proportional mean : (n)** (ریاضیات) اوسط نسبتی ۔

**Proportional parts : (n)** (ریاضیات) اجزائے متناسبہ ۔

**Proportional representation : (n)** (سیاسیات) متناسب نمائندگی ۔

**Proportional taxation : (n)** (سیاسیات) تناسبی محصول بندی ۔

**Proprtionalism : (n)** (۱) (کیمیا) اجزاء یا عناصر کو معینہ تناسب میں ترکیب دینے کا قاعدہ یا اصول : اصول تناسب ۔ (۲) (سیاسیات) متناسب نمائندگی : متناسبیت ۔

**Proportionalist : (n)** (۱) تناسب داں : تناسب کار ۔ (۲) نقشہ ساز ۔ (۳) (سیاسیات) متناسب نمائندگی کا حامی : حامئ متناسبیت ۔

**Proportionality : (n)** متناسبیت : نسبت : تناسب : توافق ۔

**Proportionally : (adv.)** متناسباً : حسب تناسب : حسب نسبت : بقدر تناسب : نسبت سے ۔

**Proportionate : (a)** [late L. 'proportionatus' .] متناسب : موزوں : مناسب : موافق : ہم قدر : ہم نسبت : ہم تناسب : برابر : نسبتی : بحصہ متناسب : (معاشیات) بحصۂ متناسبہ ۔

**Proportionate : (v)** [med. L. 'proportionare' .] متناسب کرنا : تناسب قائم کرنا : تناسب میں لانا : توافق پیدا کرنا ۔

**Proportionate estimate : (n)** (معاشیات) متناسب تخمینہ ۔

**Proportionately : (adv.)** متناسبتاً : نسبتاً : ازروئے نسبت : ازراہ تناسب : حسب تناسب : حسب نسبت ۔

**Proportionateness : (n)** متناسبیت : موزونیت : مناسبت : موافقت : ہم نسبتی : ہم تناسبی ۔

**Proportioned : (a)** متناسب : موزوں : مناسب : متناسب اجزا سے مل کر بنا ہوا یاترکیب دیا ہوا ۔

**Well-proportioned :** خوش تناسب : نہایت متناسب ۔

**Proportionless : (a)** بے تناسب : غیر متناسب : نا موزوں ۔

**Proportionment : (n)** نسبت : تناسب : توازن : توافق : متناسب کرنے یا تناسب میں لانے کا عمل ۔

**Proportions : (n)** (ریاضیات) ابعاد ۔

**Proposal : (n)** [f. next +-al.] (۱) (سیاسیات) تجویز : تحریك :

کچھ کر دکھانے کی پیشکش ؛ مجوزہ پلان یا اسکیم ۔ (۲) پیغام شادی ؛ شادی کی پیشکش ؛ پیام شادی ۔ (۳) (سیاسیات) منصوبہ ؛ مجوزہ اسکیم ؛ (امریکا) آفر ؛ پیشکش ؛ ٹینڈر (کسی کام کے لئے)۔

The proposal was never carried out : یہ منصوبہ عمل پذیر نہ ہوا ۔

**Proposal for insurance : (n)** درخواست بیمہ ۔

**Propose : (v) [L. 'proponere'.]** (۱) تجویز کرنا ؛ رائے دینا ۔ (۲) آگے لانا ؛ غور کے لئے پیش کرنا ؛ منصوبہ پیش کرنا ؛ تحریک کرنا ؛ تحریک پیش کرنا ؛ منظوری کے لئے پیش کرنا ۔ (۳) مقصد قرار دینا ۔ (۴) نام زدکرنا (کسی شخص کو کسی جماعت وغیرہ کی رکنیت کے لئے ) ۔ (۵) جام صحت تجویز کرنا ۔ (٦) شادی کی درخواست کرنا ؛ شادی کی پیشکش کرنا ۔ (۷) قصد کرنا ؛ ارادہ کرنا ۔

Man proposes , God disposes : (prov.) تدبیر کند بندہ تقدیر کند خندہ ؛ مادرچہ خیالم و فلك درچہ خیال ۔

**Proposed : (a)** مجوزہ ۔

**Proposer : (n)** مجوز ؛ محرك ؛ (غور یا منظوری کے لئے) پیش کرنے والا ۔

**Proposition : (n) [L. 'propositio'.]** (۱) قول ؛ بیان ؛ مسئلہ ؛ جملہ ۔ (۲) (منطق) قضیہ ۔ (۳) (ریاضیات) (مخفف .Prop) شکل ؛ دعویٰ ۔ (۴) تجویز ؛ منصوبہ ؛ مسئلہ ؛ قضیہ ۔ (۵) (امریکا ، تجارتی و سوقیانہ) کام ؛ پیشہ ؛ عمل ؛ بیوپار ؛ کاروبار ؛ حریف ؛ مخالف؛ توقع ۔ (٦) کسی شکل مسئلے کا مجوزہ مشروط سمجھوتہ یا مصالحت ۔

Affirmative proposition : (منطق) قضیۂ موجبہ ۔

Categorical proposition : (منطق) قضیۂ ملیہ ۔

Conditional proposition : (منطق) قضیۂ شرطیہ ۔

Explicative proposition : (منطق) قضیۂ توضیحی ۔

Indefinite proposition : (منطق) قضیۂ مہملہ ۔

Negative proposition : (منطق) قضیۂ سالبہ ۔

Problematic proposition : (منطق) قضیۂ احتمالیہ ۔

Real proposition : (منطق) قضیۂ معقولی ۔

Singular proposition : (منطق) قضیۂ مخصوصہ؛ قضیۂ مفرد ۔

Universal preposition : (منطق) قضیۂ کلیہ ۔

**Proposition : (v) [f. prec.(n)]** (روزمرہ ، ابتداءً ، امریکا) (منظوری وغیرہ کے لئے ) تجویز یا منصوبہ پیش کرنا ؛ (خصوصاً) مباشرت کے لئے کہنا ؛ (لڑکی کے روبرو) ہمبستری کی تجویز رکھنا ۔

**Propositional : (a)** (۱) تجویزی ؛ مبنی بر تجویز ۔(۲) بشکل قضیہ ؛ قضیوی ؛ قضیباتی ۔

**Propositionally : (adv.)** ازروئے تجویز ؛ قضیباتی طور پر ؛ ازروئے قضیہ ۔

**Propositus/ Prepositi : (n) [mod. L.]** وہ شخص جس کے رشتوں اور نسبت کا یقین نسبیاتی جدول یا شجرۂ نسب کے ذریعہ کیا جائے ؛ زیر مطالعہ شخص ؛ وہ شخص جس کا اس طرح مطالعہ کیا جائے یا جسے موضوع قرار دیا جا ئے ۔

**Propound : (v) [See Propone ]** (۱) تجویز کرنا ؛ پیش کرنا ؛ غور یا منظوری کے لئے پیش کرنا (مسئلہ ، تجویز ، معاملہ وغیرہ ) ۔ (۲) (وصیت نامے کو ) توثیق کے لئے پیش کرنا (حاکم مجاز کے سامنے ) ۔ (۳) (کلیسائی قانون) مقدمے میں (الزامات وغیرہ ) پیش کرنا ۔ (۴) کسی رتبے کے لئے (کسی کو) نامزد کرنا یا (کسی کا نام) تجویز کرنا (امریکا) دیکھو Propone ۔

**Propounder : (n)** مجوز ؛ تجویز کنندہ ؛ پیش کنندہ ؛ تجویز کرنے والا ۔

**Propraetor : (n) [L. orig. 'pro preatore' .]** (تاریخ روما) سابق پروپرائٹر ؛ جو کسی صوبے کا پروپرائٹر مقرر کیا جاتا تھا اور عسکری اقتدار میں نہیں ہوتا تھا ؛ وہ شخص جس نے پروپرائٹر کی جگہ پر کام کیا ہو۔

**Propraetorial/ Propraetorian : (a)** سابق پریٹر یا پروپرائٹر کا یا اس سے متعلق ۔

**Proprietarily : (adv.)** مالکانہ طور پر ؛ زمیندارانہ انداز میں ۔

**Proprietary : (n) [late L. 'proprietarius' .]** (۱) (امریکی تاریخ) مالك یا موہوب الیہ ؛ بعض شمالی نو آبادیات میں سے کسی ایک کے مالکان یا موہوب الیہم میں سے کوئی(اسے Lord Proprietary بھی کہتے ہیں ) ؛

مالک : جاگیر دار ۔ (۲) جماعت مالکان : فرقۂ زمینداران : زمینداران (بحیثیت مجموعی) ۔ (۳) (قانون) ملکیت : مالکیت : زمینداری : جاگیر داری ۔

An exclusive proprietary : ملکیت غیر مشترکہ : بلا شرکت غیرے ملکیت ۔

Lord proprietary : مالک : جاگیردار ۔

The landed proprietary : فرقہ زمینداران : جماعت مالکان اراضی ۔

Proprietary : (a) [as prec. ] (۱) جو کسی مالک یا مالکان کے تحت ہو : مالکانہ : زمیندارانہ : جو کسی کی ذاتی ملکیت میں ہو : مملوکۂ خاص ۔ (۲) مالک جائداد : صاحب جائداد : زمیندار : جو مالک ہو۔ (۳) (امریکی تاریخ) بعض شمالی امریکی نو آبادیات کے کسی مالک یا زمیندار کا یا اس کی رعایا میں شامل (یہ مالکیت خاص لوگوں کو تاج برطانیہ کی طرف سے عطا ہوتی تھی) : جو اس طرح کا مالک ہو۔ (۴) جائداد یا مالکیت کا یا اس سے متعلق : ملکیت یا مالکیت سے متعلق ۔ (۵) جو ذاتی ملک ہو (خصوصاً پیٹنٹ ادویہ) : مملوکہ خاص ۔

Proprietary class : (n) فرقۂ زمینداران ۔

Proprietary colony : (n) وہ نو آبادی جو کسی شخص یا چند اشخاص کو کامل حقوق و اختیارات کے ساتھ سونپ دی گئی ہو۔

Proprietary medicine : (n) ادویۂ مملوکۂ خاص : مملوکۂ خاص ادویہ : وہ دوائیں جو قانون موجدان کے ذریعہ محدود و محفوظ ہیں ۔

Proprietary rights : (n) حقوق مالکانہ ۔

Proprietary stamp : (n) مالیاتی اسٹیمپ یا ٹکٹ جو مالکانہ یا حقیقی وثیقوں پر استعمال کیا جاتا ہے ۔

Proprieties : (n) [f. Propriety.] (اخلاقیات) اخلاق : آداب : خوش اطواری : تمیز داری ۔

Proprietor : (n) [f. prec by Substitution of suffix-OR. ] (۱) (امریکی تاریخ) دیکھو Proprietary (n) ۔ (۲) نیز دیکھو Lord Proprietary ۔ (۳) مالک : صاحب ملکیت : صاحب ملک ۔

Peasant proprietor : مالک کسان : وہ کسان جو اپنی زمینوں کا ملکیت بھی رکھتا ہو ۔

Proprietorial : (a) مالک کا یا اس سے متعلق : مالکانہ : جو مالک ہو: مالکوں پر مشتمل ۔

Proprietorially : (adv.) مالکانہ یا زمیندارانہ حیثیت سے ۔

Proprietorship : ( n) مالکیت : حقیقت : حقیقت داری : زمینداری ۔

Proprietory : (n) جماعت مالکان : فرقۂ زمینداران : مالکان : زمینداران (بحیثیت مجموعی) ۔

Proprietory : (a) دیکھو Proprietary (a)

Proprietory class : طبقۂ زمینداران : فرقۂ مالکان ۔

Proprietory fee : (n) (قانون) مالکانہ ۔

Priopprietory right : (n) (قانون) حق مالکانہ ۔

Priopprietress : (n) مالکہ : حقیت دار عورت : زمیندارنی : زمیندار عورت ۔

Propriety : (n) [L. 'proprietas' .] (۱) مقبولیت : درستی : صحت : مناسب : موزونیت ۔ (۲) خوش اسلوبی : حسن اطوار : حسن اسلوب : حسن اخلاق : تمیز : آداب : (اخلاقیات) حسن اخلاق ۔ (۳) (جمع) اخلاق : آداب : خوش اطواری (The Proprieties) ۔

Proprio motu / Motu proprio : (adv.) [L.] (ان فرامین پوپ کے تمہیدی الفاظ جو مُہری نہیں ہوتے تھے اور پاپائی عدالتوں میں استعمال ہوتے تھے) اپنی طور پر : بلا جبر و ترغیب : محض اپنی رضا و رغبت سے ۔

Proprioception : (n) [f. next after E. 'receptive reception '.] (عضویات) خود حساسیت : درون حساسیت ۔

Proprioceptive : (a) [f. L. 'proprius + - ceptive'.] (حیوانیات ، عضویات) درون حساس ۔

Proprioceptor : (n) (عضویات) خود حساسہ : درون حساسہ ۔

Propriospinal : (a) [L. 'proprius+ Spianl'.] (تشریح) درون حبلی ۔

Propriovigore : (adv.) [L.] محض اپنی بل پر : اپنے ہی بل بوتے پر : محض اپنی قوت سے ۔

Proprium /Propria : (n) [L. neut Sing of 'proprius' .] صفت : خاصیت : صفت مشخصہ : صفت ممتاز و مخصوص : عرض : خاصہ : ممتاز خصوصیت : خودی : شخصیت ۔

Porps : (n) (عام) اسٹیج کا سازوسامان۔

Props : (n) (استعمال میں بطور واحد بولا جاتا ھے) ایك قسم کا کھیل جو چار کوڑیوں کے ذریعہ کھیلا جاتا ھے ۔

Props : (n) (استعمال میں بطور واحد بولا جاتا ھے) دیکھو Property man .

Propter affectum : (adv.) [med. L.] (قانون) طرفداری کی بنا پر (جیوری کو چیلنج کرنے کے سلسلے میں آتا ھے مثلاً (Challenge a juror propter affectum) .

Propter defectum : (adv.) [med. L.] (قانون) نقص کی بنا پر۔

Propter defectum Sanguinis : (adv.) [med. L.] وارث نہ ھونے پر : وارث نہ ھونے کی بنا پر (مثلاً Escheal on estate propter defectum sanguinis) .

Propter delictum : (adv.) [med. L.] کسی جرم میں سزا پانے کی بنا پر :سزا یافتہ ھونے کی بنا پر : بر بنائی سزا یافتگی (مثلاً سزایافتہ ھونے کی بنا پر کسی جیورر کو نا اہل قرار دینا)۔

Propter delictum tenentis : (adv.) [med. L.] رعیت کے جرم کی بنا پر :(مثلاً رعیت کے جرم کی بنا پر جائداد ضبط کر لی گئی ( Property declared forfeited propter delictum tenentis) .

Propter hoc : (adv.) [L.] اس وجہ سے : اس کی وجہ سے : اسی وجہ سے ۔

Propterygial : (a) [f. next .] Propterygium کا یا اس سے متعلق ۔

Propterygium/ Propterygial : (n) [f. Pro+Gr. 'pterygion'.] بعض مچھلیوں (مثلاً شارك اور اس کے) کے پرکا اگلا غضروفی حصہ ۔

Proposed : (a) جس کی آنکھ کا ڈھیلا آگے نکلا ھو: ڈھیلے دار۔

Proptosis : (n) [Late L. f. Gr. 'proptosis'.] (مرضیات)فتق : ابھار : خصوصاً آنکھ کا باہر آنا : (طب) سقوط : خروج : سقوط چشم : خروج چشم۔

Propugnator : (n) [L. 'propugnator' .] محافظ : حامی : حمایتی : ناصر : طرفدار : میر میدان ۔

Propulsion : (n) [f.L.'propulsare '.] (۱)( عضویات) دفع : اخراج ۔ (۲) (نفسیات) تحریک : جوش ۔ (۳) آگے کو دھکا دینا یا چلانا : ریلنا : تحریک : (میکانیات) سوق : دفعہ : دھکا ۔

Propulsive : (a) (۱)(میکانیات) داسر : دھکیلو: آگے دھکیلنے والا ۔ (۲) (نفسیات) محرك : باعث تحریك : آگے بڑھانے والا : اکسانے والا ۔

Propupa : (n) [f. Pro + pupa. ] (حیوانیات) قبل پیوپا: قبل منجھروپ : بیشتر حشرات کے نا مکمل قلب ماہیئت کا آخری مرحلہ جب ان کے بازو نمودار ھونے لگتے ہیں ۔

Propyl : (n) [f. Pro(ionic + -yl. ] (کیمیا) سہ کاربنی سلسلے کا فرضی الکحل جزو مستقل ($C_3H_7$) (اسے Trityl بھی کہتے ہیں ، زیادہ تر توصیفی معنوں میں آتا ھے دیکھو Propylic ) .

Propylaea / Propylaeum : (n) [L. Gr. 'propylainon' .] (۱) باب ہیکل : مندر یا معبد کا پھاٹك : (خصوصاً) باب ایکڑ پولس (واقع ایتھنز) : (تعمیرات) در ہیکل : در کلاں مندر ۔ (۲) پھاٹك : دروازہ باب : دہلیز : (گرجے وغیرہ کی) برساتی : پیش دہلیز : پورچ : کسی عمارت یا احاطے کا پیش دروازہ (جس کی تعمیراتی اہمیت ھو) (اکثر جمع میں)۔ (۳) (مجازاً) تعارف : تمہید : آغاز : (جمع) آغاز کتاب : مقدمہ : دیباچہ : پیش لفظ ۔

The propylaea : باب ایکر و پولس (واقع ایتھنز)۔

Propylene : (n) [f. Propyl + -ene .] بے رنگ گیس : پروپل یا سہ کاربنی سلسلے کا اولیفن ( $CH_3CH = CH_2$ (Olefine : پروپلین ۔

Propylic : (a) [f. as prec. +-ic .] پروپل کا یا اس کی قبیل سے : پروپل والا : جس میں پروپل ھو : پروپلك ۔

Propylite : (n) [f. Gr. 'propylon' + -Ite . ] (ارضیات) برکانی چٹان : آتش فشانی چٹان (جو بعض چاندی کے کانوں کے علاقے میں پائی جاتی ھے)۔

Propylitic : (a) (ارضیات) برکانی : آتش فشانہ ۔

Propylon : (n) [Gr. 'propylon '.] دیکھو Propylacum

Prore : (n) [L. 'prora' .] (اب صرف شاعری میں) جہاز یا کشتی کا پیش : سر جہاز : مہرہ : (شاعری میں) جہاز ۔

Prorogate : (v) [L. 'prorogare ' .] (۱) (اسکاتستانی قانون) (کسی

جج یا عدالت کا اختیار سماعت) وسیع کرنا (کسی ایسے معاملے میں جس کے لئے بصورت دیگر وہ اہل نہ ہو ) ۔ (۲) ملتوی کرنا ؛ معرض التوامیں ڈالنا : (قانون ساز یا کسی دیگر مجلس کی ) میٹنگ کو کسی مدت کے لئے موقوف کرنا ۔

**Prorogation : (n)** [L. 'prorogatio'.] (۱) التوا (بحکم شاہی) ؛ برخاست (اجلاس پارلیمانی) ۔ (۲) (اسکاٹستانی قانون) کسی جج یا عدالت کے اختیار کی توسیع (ان معاملات میں جو قاعدتاً دائرۂ اختیار میں نہ آتے ہوں)۔

**Prorogue : (v)** [L. 'prorogare'.] (۱) (لاطینیت) دیر کرنا ؛ طول دینا ؛ وقت یا مدت بڑھا دینا ؛ جاری رکھنا ؛ تاخیر کرنا ۔ (۲) (پارلیمنٹ کا جلسہ) ملتوی کرنا ؛ برخاست کرنا ۔(۳) ملتوی ہونا ؛ برخاست ہونا (پارلیمانی اجلاس کا ) ۔

**Pros- : (prefix)** [late L. f.Gr.'pros'.] (۱) سابقہ بمعنی "پیش" "آگے" "(کسی چیز کی ) طرف" "جانب" "سمت میں" ۔ (۲) علاوہ ۔

**Pros and cons : (phr.)** (کسی مسئلے کے) موافق و مخالف دلائل ، بیانات ، اسباب ، آراء ۔

**Prosaic/ -al : (a)** [late L. 'prosaicus'.] (۱) ناثرانہ ؛ نثری ؛ غیر شاعرانہ ؛ غیر ادیبانہ ؛ غیر رومانی ۔(۲) معمولی ؛ روکھا پھیکا ؛ غیر دلچسپ ؛ بے مزہ ؛ بے لطف ؛ بے کیف ؛ فرسودہ ؛ پیش پا افتادہ ۔

**Prosaically : (n)** معمولی طور سے ؛ غیر دلچسپ طور سے ؛ غیر شاعرانہ طور پر ؛ بے کیف انداز میں ؛ نثر کے طور پر ۔

**Prosaicalness : (n)** معمولی پن ؛ غیر شاعرانہ پن ؛ بے لطفی ؛ بے کیفی؛ بد مزگی ؛ پھیکاپن ؛ نثریت ۔

**Prosaicism /Prosaism : (n)** (۱) نثری انداز تحریر ؛ نثر پسندی ۔ (۲) بے کیفی ؛ بے لطفی ؛ بے مزہ پن ۔

**Prosaist : (n)** (۱) ناثر ؛ نثر نویس ؛ نثر نگار ؛ نثّار ۔ (۲) غیر دلچسپ شخص ؛ بے کیف شخص ؛ روکھا پھیکا آدمی ۔

**Prosateur : (n)** [Fr. f. It. 'prosatore'.] ناثر ؛ نثر نگار ؛ نثر نویس ؛ نثّار ۔

**Prosbul : (n)** [Mishnaic Hebrew. 'perozbol'.] عہد نامہ عتیق کے قانون سے بچنے کا ایک طریقہ ۔

**Proscapula : (n)** [mod L. f. Pro+L. 'Scapula'.] (حیوانیات ، تشریح) پیش شانہ ؛ ترقوہ ؛ ہنسلی ۔

**Proscenia : (n)** Proscenium کی جمع ۔

**Proscenium : (n)** [L. Gr. 'proskynikon'.] (۱) (قدیم تھیٹر) اسٹیج :پس منظر اور آرکسٹرا کے بیچ کی جگہ (جہاں پارٹ ادا کیا جاتا ہے ) ۔ (۲) (موجودہ تھیٹر) پردے اور روشن چوکی (آرکسٹرا ) کی درمیانی جگہ ۔ (۳) (مجازاً) پیش ؛ آگے کا حصہ ؛ پیش منظر ؛ پیش منظرہ ۔

**Proscenium arch : (n)** پیش منظری محراب ؛ اسٹیج کی محراب جس سے اسٹیج پر ہونے والا تماشا دیکھا جا سکتا ہے ۔

**Proscenium box : (n)** اسٹیج پر یا اس سے متصل محصور جگہ یا باکس ؛ اسٹیج باکس ۔

**Proscholium /Proscholion : (n)** [mod. L. -Gr. 'proscholion'.] محراب دار بر آمدہ (جو آکسفورڈ میں Divinity اسکول کے مشرقی سرے پر ہے) ؛ محراب دار پیش دروازہ ۔

**Prosciutto/ -tti / -ttos : (n)** [It.] مسالے دار نمکین اور خشک کی ہوئی (سور کی ) ران ۔

**Proscolex : (n)** [mod. L.] (حیوانیات) لاروائی کدودانہ ۔

**Proscopinous : (a)** [f. Gr. 'proskopion' +- ous] خانۂ چشم کے اوپر ابھرواں لکیروں والا ؛ جس کے خانۂ چشم کے اوپر کا حصہ ابھرا ہوا ہو ۔

**Proscopiny : (n)** Proscopinous ہونے کی حالت ۔

**Proscribe : (v)** [L. 'proscribere.] (۱)قانونی حفاظت سے خارج کرنا؛ قانونی حمایت سے باہر کرنا ۔ (۲) جلا وطن کرنا ؛ دیس نکالا دینا ؛ واجب القتل ٹھہرانا ؛ گردن زدنی قرار دینا ۔(۳) (مجازاً) خارج کرنا ؛ خطرناک قرار دینا ؛ ناجائز ٹھہرانا ؛ ممنوع قرار دینا ۔

**Proscriber : (n)** قانونی حفاظت سے خارج کرنے والا ؛ جلا وطن کرنے والا ؛ واجب القتل یا گردن زدنی قرار دینے والا ؛ نا جائز یا ممنوع قرار دینے والا ۔

**Proscript : (n)** جلا وطن کیا ہوا شخص ؛ وہ شخص جسے قانونی حمایت سے باہر کر دیا گیا ہو یا جسے واجب القتل ٹھہرا یا گیا ہو ؛ وہ چیز جسے ناجائز ؛

خطرناک یا ممنوع قرار دیا گیا ہو ۔

**Proscription : (n)** [L. 'proscriptio'.] (۱) قتل کا فتویٰ؛ جواز قتل؛ (سیاسیات) جلا وطنی ؛ دیس نکالا ؛ قانون کی حمایت سے محرومی ؛ زائدۂ قانون ہونا ۔ (۲)(سیاسیات) ممانعت ؛ ممنوع قرار دینا ؛ خارج کرنا ؛ (سماجیات) مقاطعہ ۔

**Proscriptive : (a)** ممانعتی ؛ ممنوعانہ ؛ ممانعت آمیز ؛ جابرانہ ؛ جابر ۔

**Proscriptively : (adv)** ممانعتی انداز میں ؛ ممنوعانہ طور پر ؛ جابرانہ ؛ ازروئے ممانعت ۔

**Proscriptiveness : (n)** ممانعت آمیز ہونا ؛ ممانعتی ہونا ۔

**Prose : (n)** [L. 'prosa'.] (۱) نثر ۔ (۲) سادہ ؛ واقعی ؛ بے رنگ ؛ معمولی کیفیت ۔ (۳) معمولی ؛ غیر دلچسپ ؛ اکتا دینے والی تحریر یا بحث ؛ (قدیم روزمرہ) بات چیت ؛ گپ ؛ غپ شپ ؛ بے تکلف گفتگو ۔ (۴) (کلیسا) مقفّاً نثر ؛ نثر مسجع (جو خدا کی حمد کے بعد گا کر پڑھی جاتی ہے ) ۔(۵) (توصیفاً) منثور ؛ نثر میں لکھا ہوا ؛ نثر پر مشتمل؛ ناثر ؛ نثر لکھنے والا؛ نثر نگار ؛ (مجازاً) غیر شاعرانہ ؛ بے مزہ ؛ بے کیف ؛ پھیکا ۔

**Prose : (v)** (۱)نثر میں بیان کرنا ؛ نظم کو نثر میں تبدیل کرنا ؛ منثور کرنا ؛ نثر لکھنا ؛ نثر نگاری کرنا ۔ (۲) معمولی؛ بے مزہ بات چیت کرنا ؛ معمولی یا بے مزہ ؛ نثر میں لکھنا ؛ (قدیم روزمرہ اور بول چال) گپ کرنا ؛ بات چیت کرنا ۔

**Prose-poem : (n)** [f. Prose. (n)] شاعرانہ نثر ؛ نثر مرصع ؛ وہ نثر پارہ جو شعری خصوصیات یا شاعرانہ انداز میں بیان کا حامل ہو ۔

**Prose-poet : (n)** نثر میں شاعری کرنے والا ؛ نثری شاعر ۔

**Prose-poetry : (n)** نثری شاعری ۔

**Prose-writer : (n)** نثر نگار ؛ نثر نویس ؛نثار ؛ نثر میں لکھنے والا مصنف ۔

**Prosector : (n)** [late L. 'prosector'.] مردہ شگاف ؛ قاطع نعش ؛ وہ شخص جو تشریحی تحقیق یا لیکچر کی تیاری کے لئے مردہ جسم کو چیرتا ہے ؛ معلم تشریح کا معاون ؛ (تعلیمات) مددگار معلم تشریح ۔

**Prosecutable : (a)** لائق مزاولت ؛ لائق تفتیش ؛ قابل استغاثہ ؛ جس پر مقدمہ چلایا جا سکتا ہو ۔

**Prosecute : (v)** [f. L. 'prosequi'.] (۱) درپے رہنا ؛ لگے رہنا ؛ مزاولت کرنا (مطالعہ ، تحقیق وغیرہ میں ) ۔ (۲) کرتے رہنا ؛ چلانا (کسی پیشے یا تجارت کا) ۔(۳)(قانون) مقدمہ قائم کرنا ؛مقدمہ چلانا ؛ استغاثہ کرنا ؛ استغاثہ دائر کرنا ؛ فوجداری مقدمہ چلانا ؛ استغاثہ دائر کرنا یا جاری رکھنا ؛ مستغیث ہونا ۔ (۴) تفصیلی تحقیق کرنا ؛ جزئیات کھنگالنا ؛ تفتیش کرنا ۔

**To prosecute an action/ -a claim :** کسی عمل یا دعوے کو قائم رکھنا ؛ جاری رکھنا ۔

**Trespassers will be prosecuted :** مداخلت بیجا کرنے والوں پر فوجداری مقدمہ دائر کیا جائے گا ۔

**Prosecution : (n)** [L. 'prosecutio'.] (۱) مزاولت ؛ جاری رکھنا ؛ چلانا (کسی کام یا پیشے وغیرہ کو) ۔ (۲)(قانون) استغاثہ ؛ فوجداری دعویٰ ؛ فوجداری مقدمہ ۔ (۳) قانونی کاروائی ؛ قانونی چارہ جوئی ۔ (۴) (قانون) مستغیث ۔

**Director of public prosecution :** انگریزی لا افسر جو ۱۸۷۹ء میں سرکار کی طرف سے فوجداری مقدمات دائر کرنے اور ان کی پیروی کرنے کے لئے مقرر کیا گیا تھا ؛ سرکاری وکیل ۔

**Prosecution witness : (n)** (قانون) گواہ استغاثہ ۔

**Prosecutor : (n)** (۱)مستغیث ؛ فوجداری دعویٰ کرنے والا ؛ پیروکار (فوجداری) ؛ فوجداری عدالت میں مقدمات دائر کرنے اور انہیں چلانے والا ۔ (۲) (کسی کام ، منصوبے یا پیشے کو) چلانے والا ؛ جاری رکھنے والا ۔

**Public prosecutor :** وکیل سرکار ؛ سرکاری وکیل ؛سرکاری پیروکار ؛ بادشاہ ؛ سرکار یا حکومت کی جانب سے فوجداری مقدمات کی پیروی کرنے والا ؛ (خصوصاً اسکاتستان کا ) سرکاری وکیل (جو ہر ضلع یا محال میں ہوتا تھا )۔

**Prosecutrices : (n)** Prosecutrix کی جمع ۔

**Prosecutrix : (n)** سرکاری وکیلہ ؛ مستغیثہ ؛ سرکاری پیروکار خاتون ؛ Prosecutor کی تانیث ۔

**Proseity : ( n )** [f. L. 'pro Se'+- ity. ] (مابعد ) خود موجودیت ۔

Proselyte : (n) [late L. 'proselytus .] (۱) (دینیات) نومذہب ؛ نو معتقد ؛ نو مرید ؛ وہ شخص جس نے نیا نیا تبدیل مذہب کیا ہو؛ کسی نئے اصول یا عقیدے کا اختیار کرنے والا ؛ ایک فریق سے الگ ہوکر دوسرے فریق سے مل جانے والا؛ نو معتقد ؛ جدید الایمان ؛ نوداخل ۔ (۲) نویہودی؛ وہ غیر یہودی جو نیا نیا یہودی ہوا ہو۔

Proselyte : (v) کسی شخص کو اس کا مذہب چھڑا کے اپنے مذہب میں لانا ؛ اپنے فرقے میں شامل کر لینا ؛ توڑ لینا ؛ تبدیل مذہب کرانا۔

Proselyte of the gate : (n) نو یہودی (جو ختنہ نہیں کراتا)۔

Proselytism : (n) [f. 'proselyte +-ism . ] (۱) نو اعتقادی ؛ نو مریدی ؛ نو مذہبیت ۔ (۲) تبلیغ ؛دعوت ؛ دعوت دین ۔

Proselytize : (v) [f. Pro+Selyte + Ize . ] معتقد بنانا ؛ مرید بنانا یا کرنا ؛ ایک مذہب سے دوسرے مذہب میں لانا ؛ تبدیل مذہب کرانا ۔

Proselytizer : (n) مبلغ ؛ داعی ؛ مرید کرنے والا؛ اپنے مذہب میں شامل کرنے والا ؛ (دوسروں کو) اپنا ہم مذہب بنانے والا ۔

Proseminary : (n) [f. Pro + Seminary . ] بنیادی درسگاہ ؛ ابتدائی اسکول (جہاں بچوں کو اونچے درجوں کے لئے تیار کیا جاتا ہو)۔

Prosencephala : (n) Prosencephalon کی جمع ۔

Prosencephalic : (a) پیش دماغی ؛ پیش دماغ سے متعلق یا منسلک ۔

Prosencephalon / Prosencephala : (n) [mod L. f. Gr. 'pros' + Encephalon . ] (تشریح ) پیش دماغ ؛ دماغ کا سامنے والا حصہ ۔

Prosenchyma : (n) [mod . L. f. Gr. 'pros+ -enchyma'.] (نباتیات) طویل خلیاتی بافت ؛ دوکیہ ؛ طولی بافت ؛ باہم پیوستہ سروں والے لمبے خلیوں سے بنی نسیج یا بافت ۔

Prosenchymatous : (a) دوکیائی ؛ طولی بافت کا ؛ طولی بافت والا ؛ طویل خلیائی بافت جیسا۔

Proser : (n) (۱) نثر نگار ؛ نثر نویس ؛ نثار ۔(۱) بے لطف ۔ (۲) بے لطف یا بے مزہ باتیں کرنے والا ؛ بے کیف گفتگو کرنے والا ؛ بے کیف نثر لکھنے والا ؛ اکتا دینے والے انداز میں لکھنے یا بات کرنے والا ۔

Prosify : (v) [f. prose+. Ify . ] (۱) نثرانا ؛ نثر میں تبدیل کرنا ؛ نثر کا سا بے کیف بنانا ۔ (۲) نثر لکھنا ۔

Prosily : (adv.) بے مزہ انداز میں ؛ بے کیف یا تھکا دینے والے انداز میں ؛ بے لطف یا غیر دلچسپ انداز میں ؛ بے لطفی سے ۔

Prosiness : (n) بے لطفی ؛ بے کیفی ؛ ناگواری ؛ غیر دلچسپی ؛ اکتا دینے والی کیفیت ۔

Prosiphon : (n) [f. Pro+Siphon.] (حیوانیات) جنینی حالت میں کسی ammonite (ایک قسم کا زیر زمینی حشرہ ) کی غذا چوسنے والی نلکی جو بالیدگی کے ابتدائی مراحل میں ہوتی ہے ؛ ابتدائی سیفن ؛ ابتدائی چسنی ۔

Prosit/Prost : (interj. ) [G. f. L. 'prosit '.] (یہ کلمہ اس وقت بولا جاتا ہے جب کسی کا جام صحت پیتے ہیں بمعنی) خدا کرے یہ تمہارے حق میں مفید ہو۔

Proso- : (prefix) [f. Gr. 'proso' .] سابقہ بمعنی سامنے ، آگے ،پیش ۔

Prosobranch : (n) [mod. L. 'prosobranchia' .] (حیوانیات) معدہ یا قشریہ جس کے گلپھڑے پیش قلب ہوں ؛ پیش قلبی گلپھڑوں والا معدہ یا (قشریہ)۔

Prosobranch : (a) (حیوانیات) پیش قلبی ؛گلپھڑوں والا (معدہ پا آبی قشریہ) جس کے گلپھڑے دل کے آگے ہوں۔

Prosobranchiate : (a) [f. mod. L. 'prosobranchiata.'] (حیوانیات) پیش قلبی گلپھڑوں والا (معدہ یا آبی قشریہ) جس کے گلپھڑے دل کے آگے ہوں۔

Prosobrnchiate : (n) دیکھو Prosobranch (n)

Prosocoele : (n) [f. Proso+ coele.] فقری جنین کے پیش دماغ کا غیر بالیدہ غیر منقسم جوف ؛ (حیوانیات) پیش جوفہ ۔

Prosodetic : (a) [f. Proso- + -detic, as in amphidetic . ] (حیوانیات) پیش منقار ؛ پیش منقاری ؛ جو منقار کے سامنے یا آگے واقع ہو۔

Prosodiacal : (a) عروضی ؛عروضانہ ؛ عروض سے متعلق ؛ عروض کا۔

Prosodiacally : (adv.) عروضی طور پر ؛ ازروئے عروض ؛ علم عروض کی رو سے ۔

Prosodial : (a) [f. L. 'prosodia' .] عروضی ۔

**Prosodian : (n)** [f. as prec+-An.] عروض داں ؛ ماہر علم العروض ؛ عروضی ۔

**Prosodian : (a)** عروضی؛ عروضانہ ؛ عروض سے متعلق ؛ عروض کا ۔

**Prosodic/ -al : (a)** [f.L.'prosodia+-ic.'] عروضی ؛ عروضانہ ؛ عروض سے متعلق ؛ عروض کا ۔

**Prosodically : (adv.)** عروضی طور پر ؛ ازروئے عروض ؛ علم عروض کی رو سے ۔

**Prosodist : (n)** [f. . L. 'prosodia' + -Ist.'.] عروض داں ؛ ماہر علم العروض ؛ عروضی ۔

**Prosodus / Prosodi / Prosoduses : (n)** [mod. L.f.Gr. 'prosodos'.] (حیوانیات) (اسپنج میں) درونی قنال ۔

**Prosody : (n)** [L. 'prosodia ' .] عروض ؛علم عروض ؛ رسالۂ عروض ۔

**Prosoma : (n)** [f.Pro+Gr. 'soma'.] (حیوانیات) (بعض حیوانات مثلاً سر پایوں کے) جسم کا اگلا یا سر والا حصہ ؛ پیش جسم ؛ سر ؛ سرا ؛ راس ۔

**Prosopalgia : (n)** [mod. L.] (مرضیات) چہرے کا اعصابی درد ؛ درد چہرہ ۔

**Prosopis : (n)** [mod. L. f. Gr. 'prospis'.] (نباتیات) جنس جنڈ؛ گرم خطوں کی ایک جھاڑی یا درخت جس کے پھول ننھے مگر پھلیاں لمبی ہوتی ہیں ۔

**Prosopis Spicigera : (n)** (نباتیات) سانگر ؛ جنڈ ۔

**Prosopographer : (n)** [f. Prosopography +er] شخصیت نگار ؛ خاکہ نگار ۔

**Prosopographical : (a)** [f. next + -Ical.] شخصیت نگاری سے متعلق ؛ شخصیت نگارانہ ؛خاکہ نگاری سے متعلق ۔

**Prosopography : (n)** [f. Gr. 'prosopon +- Graphy.] (۱) شخصیت نگاری ؛ کسی فرد کی شخصیت بیان ؛ خاکہ نگاری ۔ (۲) سوانحی خاکوں کا مجموعہ ؛ سوانحی خاکے جمع کرنا ۔

**Prosopopoeia : (n)** [Gr. 'prosopooiia'.] (۱) (معنی و بیان) ایک قسم کی صنعت جس میں ایک خیالی یا غائب مقرر تقریر یا ایکٹ کرتا ہوا دکھایا جاتا ہے ؛ایک فرضی مقرر کی تمہید ؛ تشخص ؛ تشخص روح ۔ (۲) تشخیص و تجسیم ؛ تجسیم اشیائے مجردہ ؛ مجرد اشیاء کو جسم دینا ؛ مجسم کرنا یا جسمانی حالت میں ظاہر کرنا ؛ تجسیم اشیا ؛ تجسّم اشیاء ؛ تشخّص ۔

**Prosopopoeic / -al : (a)** تشخیصی ؛ تجسیمی ؛ تشخصی ؛ تجسمی ؛ تشخص یا تجسم سے متعلق ؛ تجسم اشیاء سے متعلق ۔

**Prospect : (n)** [L. 'prospectus'.] (۱) منظر ؛ نظارہ ۔ (۲) سین ؛ سملی ؛فضا ۔ (۳) دماغی منظر ؛ دوربینی ؛ دور اندیشی ۔ (۴) امید ؛ رجا ؛ توقع ؛ توقع کامیابی؛ امکان یا موقع ترقی (اکثر جمع) ۔ (۵) (کان کنی) اندازہ گری ۔ (۶) (معدنیات) امید افزا مقام جہاں سے کچھ نکلنے کی توقع ہو۔ (۷) کچی دھات یا اس کا نمونہ امتحان کرنے کے لئے ؛ نیز کچدھات کی حاصل ہونے والی یا حاصل شدہ مقدار یا پیداوار ۔ (۸) امکانی گاہک یا خریدار ؛ متوقع خریدار ؛ متوقع چندہ دہندہ ۔

**Into prospect :** نظریں ؛ حیطۂ نظر میں ؛ دائرۂ نگاہ میں؛ نگاہ میں ؛پیش نگاہ ۔

**Prospect : (v)** [L. 'prospectare'.] (۱) نظارہ کرنا ؛ (منظر) دیکھنا ۔ (۲) (کان کنی) سونے یا دیگر معدنیات کے خطے دریافت کرنا ؛ (مجازاً) (کسی چیز کی) تحقیق و جستجو کرنا ؛کھوج کرنا ؛ تفتیش کرنا ۔ (۳) سونے وغیرہ کا (علاقہ) دریافت کرنا ؛ زرخیزی یا متوقع پیداوار کا اندازہ کرنے کے لئے تجربتاً کان کنی کرنا ؛ (مجازاً) آئندہ توقعات کا جائزہ لینا ۔ (۴) (کان ، رگ زریا کچدھات کا) آئندہ صلاحیت کی (بھلی یا بری) نشاندہی کرنا ؛ (اچھی یا بری) امید بندھانا ؛ (نیز) کوشش کرنے پر (زرخیز یا کم خیز) ثابت ہونا ۔

**Prospect glass : (n)** دوربین ؛ جیبی دوربین ۔

**Prospected trade : (n)** (معاشیات) محفوظ تجارت ۔

**Prospecting : (n)** نظارہ کرنے کا عمل ؛آگے یا آئندہ پر نگاہ رکھنا ؛ دوربینی ؛ دور اندیشی ؛ توقعات معلوم کرنا ؛ پتہ لگانا ؛ تفتیش کرنا ؛ کھوج لگانا (معدنیات وغیرہ کا) ؛ تلاش معدن ؛ اندازہ گری ۔

**Prospecting-claim : (n)** معدن کی دریافت یا انکشاف کرنے والے کا دعویٰ ؛ پہلا دعویٰ ۔

Prospection : (n) (شاذ) پیش بینی : دور بینی : (نفسیات) دور اندیشی ۔

Prospective : (a) (۱) مستقبل پر نگاہ رکھنے کی صلاحیت والا ۔ (۲) مستقبلی : متعلق بہ زمانۂ مستقبل : مؤثر بہ زمانہ مستقبل ۔ (۳) ہونے والا : آئندہ وقوع میں آنے والا : متوقع : (بصریات) دوربین ۔

Prospective : (n) (شاذ) نظارہ : نظارہ بازی : نظارہ کرنے کا عمل: (بصریات) دوربین ۔

In prospective : دائرہ نگاہ میں : حیطۂ نظر میں : نگاہ میں : نظر میں : پیش نگاہ ۔

Prospectively : (adv.) آئندہ کے خیال سے : بہ نظر مستقبل : آئندہ کی توقع سے ۔

Prospectiveness : (n) مستقبلیت : مستقبل بینی : (معاشیات) پیش بینی ۔

Prospectless : (a) بے توقع : غیر امید افزا : مستقبل میں جس سے کوئی توقع نہ ہو: بے نظارہ : بے منظر ۔

Prospector : (n) (معدنیات) اندازہ گر :کان جو :سونے ، چاندی کے لئے کان کی تلاش کرنے والا : متجسس : متلاشی ۔

Prospects : ( n) امکانات : توقعات ۔

Prospectus/ Prospectuses : (n) [L.] کیفیت نما (کتابچہ وغیرہ جو کسی مدرسہ ، کمپنی یا آئندہ شائع ہونے والی کتاب کی تفصیل حالات اور خصوصیات کو ظاہر کرے) : کیفیہ : پراسپیکٹس ۔

Prosper : (v) [L. 'prosperare'.] (۱) کامیاب ہونا : سرسبز ہونا : پھلنا پھولنا : بار آور ہونا : برومند ہونا : فروغ پانا : بڑھنا : پنپنا ۔ (۲) کامیاب کرنا : بامراد کرنا : بارور کرنا : سرسبز کرنا : فروغ دینا : (کسی کے حق میں) مساعد ہونا : موافق ہونا : سازگار ہونا : مبارک ہونا : مسعود ہونا ۔

Cheats never prosper : دغا باز کبھی پھلتے پھولتے نہیں ۔

Prosperities : (n) مسعود و مبارک حالات یا مواقع : موافق و مساعد حالات ۔

Prosperity : (n) [L. 'prosperitas ' .] (۱) کامیابی : خوش اقبالی : اقبال مندی : سر سبزی : برومندی :خوش طالعی : خوشحالی : بامرادی : فلاح بہبود : بہبودی : (جمع) موافق و مبارک حالات یا مواقع ۔ (۲) (معاشیات) خوشحالی : (سماجیات) رفاہ : فلاح ۔

Prosperous : (a) [f. prec. + -ous ] (۱) کامیاب : بامراد : سر سبز : پھلا پھولا ہوا : برومند : بھاگوان : اقبال مند : ہرا بھرا : بھرا پرا ۔ (۲) مبارک : سعید : موافق : مسعود : مساعد : سازگار ۔

Prosperously : (adv.) کامیابی سے : خوش اقبالی سے : برومندی سے : اقبال مندی سے : مبارک انداز میں : موافق یا مسعود طور پر : سعادت سے ۔

Prosperousness : (n) دیکھو Prosperity

Prosphysis : (a) [med. L. f. Gr. ] (مرضیات) التصاق : اعصا کا مریضانہ التصاق :کسی عضو کا دوسرے کے ساتھ چپک جانا : التصاق اجفان : پلکوں کا سٹ جانا ۔

Prospory : (n) [f. Pro+Spory. ] (نباتیات)زود بذریت۔

Prostaglandin : (n) [Gr. 'prostaglandin'.] (بایو کیمسٹری ) ایک قسم کا روغنی تیزاب جو پستانداروں کی منی اور اکثر نسیجوں میں پایا جاتا ھے اور بے شمار عضویاتی اثرات (مثلاً چکنے عضلات ، خصوصاً رحم کا سکڑنا ) کا حامل ہوتا ھے ۔

Prostate : (n) [Fr. ] (تشریح) قُدامیہ : غدۂ مثانہ :غدۂ ودی : بزاغدہ : جو کسی آدمی اور دیگر پستانداروں میں مردانہ اعضائے تناسل کے ملحقات یا لوازمات کی حیثیت رکھتا ھے ، یہ گردن مثانہ اور مجرائے بول کے دہانے کو محیط ہوتا ھے (نیز توصیفاً یا بطور صفت ) ۔

Prostate gland : (n) دیکھو Prostate

Prostatectomy : (n) قدامیہ تراشی : قدامیہ براری ۔

Prostatic : (a) غدۂ مثانہ یا اس کے فعل کا یا اس سے متعلق : غدۂ مثانہ سے پیداشدہ ۔

Prostatism : (n) کبر قدامیہ : کلانئ ودی ۔

Prostatorrhea : (n) سیلان قدامیہ : جریان ودی ۔

Prosternum : (n) [mod. L. f. Pro+Sternum . ] (حشریات) کیڑے کے سینے کا شکمی یا اندرونی حصہ : پیش صدر ۔

Prostheca : (n) [mod. L. ] (حشریات) بعض بھونرا نما حشرات میں اوپری جبڑوں کے اوپر کا ابھار یا گومڑ۔

Prosthesis : (n) [late. L.] (۱) (صرف ونحو) سابقه : اضافه : انضمام : انضمام حرف : انضمام ہجا : کسی لفظ کے شروع میں کسی حرف یا کسی جزو کا اضافه (مثلاً Beloved میں be) ۔ (۲)(جراحی) انضمام عضو؛ مصنوعی عضو بندی : اضافه : انضمام : عضو پیوندی : جوڑ (کسی کمی کو پورا کرنا یا مصنوعی ہاتھ ، پاؤں ، دانت وغیره لگانا)۔

Prosthetic : (a) [f. Prec.] (۱) (صرف و نحو) اضافی : انضمامی؛ سابقه نما (حرف یا ہجا) ۔ (۲) (جراحی) مصنوعی عضو بندی کا : اس سے متعلق یا اس جیسا ۔ (۳) (بایو کیمسٹری) ایك غیر پروٹینی گروپ پر اطلاق ہوتا ھے جو پروٹین ہی کا ایك جزو ھے ۔

Prosthetics : (n) (بطور واحد مستعمل ھے) (جراحی) مصنوعی عضو بندی : انضمام عضو : عضو پیوندی : علم عضو بندی۔

Prosthion : (n) [mod. L.] جویفیه : جو یفی نقطه ۔

Prostitute : (n) [L. 'prostitutus'.] رنڈی : کسبی : بیسوا : مال زادی: قحبه : فاحشه ۔

Prostitute : (v) [f.L. 'prostituere'.] (۱)رنڈی یا بیسوا بننا : عصمت فروشی کرنا ۔ (۲) (مجازاً) عزت فروشی کرنا : (قابلیت وغیره کو ) برے کام میں لگانا : کسی ذلیل کام میں (صلاحیت) صرف کرنا۔

Prostitution : (n) [L. 'prostitutio'.] رنڈی پن : بیسوا پن : قحبه پن : عصمت فروشی :عزت فروشی : اپنی قابلیت وغیره کا معیوب طور پر استعمال کرنا :(سماجیات) فجور : عصمت فروشی۔

Prostitutor : (n) عصمت فروشی کرنے والی؛ رنڈی : کسبی : عزت فروش عورت : اپنی لیاقت کو ذلیل کاموں میں صرف کرنے والا : ذلیل : عزت فروش۔

Prostomium : (n) [f. Pro+Stomium.] (حیوانیات)بعض غیر فقری حیوانات کے جسم کا وہ حصه جو منه کے سامنے واقع ہوتا ھے :پیش دہن۔

Prostrate : (a) [L. 'prostratus'.] (۱) پیٹ : منه کے بل : پٹ لیٹا ہوا ۔ (۲) افتاده : گرا ہوا : پڑا ہوا : پسرا ہوا (علامت عجز) ۔ (۳) مغلوب : شکست خورده ۔ (۴) تھکا مانده ۔ (۵) (نباتیات) غلطاں : زمین پر پڑا ہوا : پٹ : لیٹا ہوا ۔

Prostrate : (v) [f. L. 'prosternere'.] (۱)گرانا : گرا دینا؛ فرش کر دینا؛ چت کر دینا : چت لٹا دینا؛ چت گرا دینا۔ (۲) ڈنڈوت کرنا : سجده کرنا : سر تسلیم خم کرنا : سر جھکانا : پاؤں پڑنا : قدم بوسی کرنا : جبیںٰ سائی کرنا : ناصیه فرسائی کرنا ۔ (۳) (مجازاً) غالب آنا : مغلوب کرنا : مطیع کرنا : منقاد کرنا : کمزور کرنا : ناتواں کرنا : ناطاقت کرنا : بے تاب و تواں کرنا : بے شکست کرنا : تھکاکر چور کر دینا : عاجز کر دینا۔

Prostrately : (adv.) گر کر : مغلوب ہوکر : عاجز ہوکر : قدمبوس ہو کر : غلطاں ۔

Prostration : (n) (۱) منه کے بل لیٹنا (احتراماً) : ڈنڈوت : سجده : جبیں سائی : ناصیه فرسائی : پابوسی : قدم بوسی: پاؤں لگی ۔ (۲) تعظیم : احترام : خوشامدانه اطاعت : اظہار عجز : فروتنی : انکسار : تذلیل : تحقیر ۔ (۳) (مجازاً) کسی اعلیٰ یا وقیع اصول یا لیاقت کی کم قدری یا سبکی ۔ (۴) انتہائی ناتوانی : ناطاقتی : کمزوری : بیحد ماندگی : پژ مردگی : افسردگی : پستی ۔ (۵) کسی ملك ، جماعت یا تنظیم کا کمزور ، بے طاقت یا بے اثر ہوجانا۔

Prostyle : (n) [L. 'prostylos'.] (تعمیرات) پیش ستون : ایوان پیش ستون : یونانی معبد کے سامنے کی برساتی جس کے ستون عمارت کے سامنے بنے ہوتے ہیں : جو عمودی پیش ہو۔

Prosy : (a) [f. Prose+ -y.] (۱) نثر جیسا : جس میں نثر کی خصوصیات ہوں : غیر شاعرانه : ساده : منثور : (تقریر ، کتاب وغیره ) بے لطف : بے کیف : غیر دلچسپ : غیر دلکش : غیر دل پذیر : عامیانه : ناگوار : اکتا دینے والا ۔ (۲) بے کیف : عامیانه : غیر دلچسپ : ناگوار یا اکتا دینے والے انداز میں لکھنے یا بولنے والا (شخص)۔

prosyllogism : (n) [late L. 'prosyllogismus.] (منطق) وہ قیاس منطقی جس کا نتیجه کسی دوسرے قیاس منطق کا مقدمه صغریٰ یا کبریٰ ہوتا ھے : پیش قیاس۔

Prot-/Proto-: (prefix) [Gr. 'protos'.] : سابقه بمعنی "اول" "مقدم" دیکھو Proto- ۔

Protactinium / Proctoactinium : (n) [Gr. 'Protactinium'.] (کیمیا) اول ایکٹینیم (عنصر تابکار) : پروٹیکٹینیم : پروٹو ایکٹینیم : ایك سخت : تابکار فلزیاتی عنصر جس کا طویل العمر آئسوٹوپ (Isotop) (آدھی عمر ۳۴,۰۰۰ سال ) یورینیم کچھدھات کی تابکار بوسیدگی سے بنا ھے (ایٹمی نمبر ۹۱ ، علامت Pa ).

Protagon : (n) [G. 'protagon'] (عضویاتی کیمیا) ایک نہایت پیچیدہ بلوری مادہ جو نائٹروجن اور فاسفورس کا حامل ہوتا ہے اور دماغ اور عصبی نسیجوں میں پایا جاتا ہے : پروٹگن۔

Protagonist : (n) [Gr. 'protagonistes'.] (۱) کسی ڈرامے یا افسانے کا خاص شخص : ہیرو : مرکزی کردار۔(۲) (کسی مقابلے میں) سر بر آوردہ : سر غنہ یا ممتاز شخص : بطل۔(۳) (کسی معاملے کا) حامی طرفدار : حلیف۔

Prostagoras : (n) [Gr.] (تاریخ) برو تاغورس : مشہور یونانی فلسفی جو پانچویں صدی قبل مسیح گذرا۔

Protagorean : (a) بروتاغورس یا اس کی تعلیمات کا یا اس سے متعلق۔

Protagoreanism : (n) برو تا غورس کا پیش کردہ نظریہ کہ انسان ہی ہر چیز کا پیمانہ ہے : خارجی مسیحائی کوئی چیز نہیں : تعلیمات بروتاغورس۔

Protamine : (n) [f. Proto- + amine.] (عضویاتی کیمیا) سادہ پروٹینوں (لحمیوں) میں سے کوئی ایک : ایک اساسی نامیاتی مادہ ($C_{16}H_{32}N_9O_2$)۔

Protandric/ Protandrous : (a) [f. Proto(o + - Andropus.]
(۱) دیکھو Protandric۔ (۲) (نباتیات) نخز نرینہ : مقدم زرہ : جس میں نر عضو مادہ عضو سے قبل نشو و نما پا جاتا ہے۔

Protandry : (n) [prot.-+-andry.] (نباتیات) مقدم زردی-

Protanomalous : (a) [f. prot- +Anomalous.] (طب) بے قاعدہ رنگ میں۔

Protanomaly : (n) [f. prot- +Anomaly.] (طب) بے قاعدہ رنگ بینی : سہ رنگی جس میں طیف کو تناسب رکھنے کے لئے سرخ رنگ کا تناسب غیر معمولی طور پر زیادہ رکھنا پڑتا ہے۔

Protanope : (n) [Back formation from next.] (طب)سرخ کور : وہ شخص جسے سرخ رنگ نظر نہ آتا ہو۔

Protanopia : (n) [mod. L.] (طب) سرخ کوری۔

Protanto : (phr.) [L.] یہاں تک : اس حد تک۔

Protarsus/ Protarsi : (n) [mod. L. f. Pro+Tarsus.] (۱) کیڑے کے اگلی پیروں کا سرا : ٹخنہ حشرہ۔ (۲) مکڑی کے پاؤں کا چوتھا جوڑ : مکڑی کی پنڈلی : ساق عنکبوت۔

Protasis : (n) [L.] (۱) قدیم ڈراموں کا پہلا حصہ جس میں کرداروں کا تعارف کرایا جاتا ہے : مقدمہ ناٹک۔
(۲) (صرف و نحو) جملے کا پہلا یا تمہیدی فقرہ : فقرۂ اول (خصوصاً شرطیہ جملے کا) : شرط : جزو شرطیہ : فقرۂ شرطیہ : جزو شرطی۔

Protasis and apodosis: (n) (نحو) شرط و جزا۔

Protasis and epitasis : (n) (تھیٹر) مقدمہ و اصل ناٹک۔

Protatic : (a) [late L. 'protaticus'.] (۱) مقدم : مقدمہ ناٹک سے متعلق۔ (۲) شرطی : شرطیہ : فقرہ شرطیہ کا یا اس سے متعلق۔

Protaxial : (a) بنائی کوہ سے متعلق۔

Protaxis : (n) [mod. L. f. Prot- +axis.] بنائی کوہ۔

Prote / Proteo : (comb.) [f. Fr. 'proteins'.] جزو ترکیبی بمعنی "پروٹین" "لحمیہ"۔

Protea : (n) [mod. L. genevicname f. Proteus.] (نباتیات) چھوٹے درختوں یا جھاڑیوں کی ایک بڑی جنس جو خصوصاً جنوبی افریقہ میں پائی جاتی ہے اور جس کے لمبے مخروطی پھول ہوتے ہیں : (نیز) اس جنس کا پودا۔

Proteaceous : (a) [f. mod.L. 'proteaceae'.] آسٹریلیائی اور جنوبی افریقی درختوں اور جھاڑیوں کے فطری سلسلے Proteaceae کا یا اس سے متعلق (Protea بھی اس میں شامل ہے)۔

Protean : (n) [f. Proteus + -an.] (۱) Proteus کا، اس سے متعلق یا اس جیسا : تغیر پذیر : سیماب صفت : نت نئی صورت بدلنے والا۔ (۲) (حیوانیات) تغیر پذیر : بدلو : امیبا کی طرح صورت بدلنے والا۔

Proteanly : (adv.) (شاذ)نت نئی صورت میں؛ نت نئی صورت بدل کر۔

Protease : (n) [f. Prote - + Ase.] (کیمیا) پروٹین پاش : خمیر پروٹین۔

Protect : (v) [f. L. 'protegere'.] (۱) بچانا : محفوظ کرنا : محفوظ رکھنا : حفاظت کرنا : حمایت کرنا : پاسبانی کرنا : پناہ دینا۔(۲) (معاشیات) مضمون کرنا : تامین دینا : غیر ملکی اشیاء پر ٹیکس لگا کر ملکی تجارت کی حفاظت کرنا۔ (۳) (تجارت) سرمایہ فراہم کرنا : (ہنڈی وغیرہ کی رقم ادا

Protective colouring : (n) (حیوانیات) حفاظتی رنگ (جانور وغیرہ کا ایسا رنگ جو اس کے ماحول یا مسکن کے رنگ سے اس قدر غیر ممیز ہوکہ دشمن تمیز نہ کر سکے)۔

Protective custody / -detention : (n) قید تحفظ : قید حفاظت : حفاظتی قید : کسی کو اس کی حفاظت کے خیال سے قید میں رکھنا۔

Protective food : (n) (طب) حفاظتی خوراک : (ساگ، سبزی، پھل، گوشت، دودھ، انڈا وغیرہ پر مشتمل) خوراک جس میں وٹامنوں، معدنیات اور لحمیہ کی مناسب مقدار ہوتی ہے تاکہ ان میں سے کسی جز کی کمی کے باعث کوئی بیماری (پلاگرا، بیری بیری وغیرہ) پیدا نہ ہو۔

Protective gear : (n) (برقیات) حفاظتی گیئر : حفاظتی سامان۔

Protective instinct : (n) جبلت تحفظ : رجحان حفاظت : حفاظتی رجحان (وہ فطری رجحان جو حفاظت پر مائل یا مجبور کرتا ہے : مثلاً ماں کا بچے کی حفاظت کرنا یا آنکھ کا خوفِ ضرر سے فوراً جھپک جانا)۔

Protective policy : (n) حفاظتی پالیسی :(سیاسیات)تامینی حکمت عملی۔

Protective tariff/ -tax : (n) (معاشیات) حفاظتی محصول : تامینی محصول۔

Protectively : (adv.) محفوظ طور پر : ازروئے تحفظ : حفاظت کے طور پر : حفاظت کرتے ہوئے : محفوظ انداز میں۔

protectiveness : (n) حفاظت : محافظی: محافظت۔

Protector : (n) [late L. 'protector'.] (۱) محافظ : حامی : حمایتی : ولی : سرپرست : مربی۔ (۲) ولی : نائب السلطنت (یعنی جو شخص بادشاہ کی صغر سنی، غیر حاضری یا کسی معذوری کی حالت میں سلطنت کا کاروبار چلاتا ہے) : ولی شاہ : قائم مقام بادشاہ : ریجنٹ : سرکاری خطاب لارڈ پراکٹر آف دی کامن ویلتھ۔ (۳) (سیاسیات) ولی : منتظم ملک۔

Lord Protector of the Commonwealth : (۱) اولیور کرم ویل (۱۶۵۳۔۱۶۵۸) کا خطاب۔ (۲) خطاب رچرڈ کرام ویل (۱۶۵۸۔۵۹)۔

Protectoral : (a) متعلق بہ ولی یا نائب السلطنت۔

Protectorate : (n) (۱) نائب السلطنت کا عہدہ۔(۲) زمانہ ولادیت

کرنے کے لئے)روپیہ اکٹھا کرنا۔ (۳) مامون یا محفوظ کرنا : (کسی مشین میں کوئی) ایسا پرزہ جس سے استعمال کرنے والے اس کے ضرر سے محفوظ رہ سکیں :(جنگجو جہازوں پر) حفاظتی خول چڑھانا۔

Protected : (a) محفوظ : مامون۔

Protected area : (n) (جغرافیہ) محفوظ علاقہ۔

Protected forest : (n) محفوظ جنگل۔

Protected rifles : (n) محفوظ رائفلیں۔

Protectee : (n) پناہ دیا ہوا یا پناہ میں لیا ہوا شخص : وہ شخص جسے امن دیا گیا ہو: مامون : امان پایا ہوا شخص۔

Protectingly : (adv.) محفوظ طور پر : محفوظ کرتے ہوئے : محفوظ کرکے۔

Protection : (n) [late L. 'protectio'.] (۱) حفاظت : حمایت : سایہ : عاطفت : تحفظ۔ (۲) سرپرستی۔ (۳) بچاؤ : باعث حفاظت۔ (۴) (سیاسیات) پروانۂ راہداری : (امریکا) صداقت نامۂ سکونت : صداقت نامہ شہریت۔ (۵) (معاشیات) کسی جرائم پیشہ کو روپیہ دے کر (جس نے عدم ادائی کی صورت میں تشدد یا انتقام کی دھمکی دی ہو)۔ اس کی شرارتوں یا چھیڑ خانیوں سے حاصل کی ہوئی نجات : جان بخشی : خلاصی۔

Protection forest : (n) تحفظِ جنگل۔

Protectionism : (n) (معاشیات) اصول تامین تجارت : تامینیت : تحفظ تجارت۔

Protectionist : (n) (معاشیات) حامئ تامین : تامین پسند۔

Protective : (a) (۱) محافظ : محفوظ رکھنے والا : حفاظتی۔ (۲)(تجارت، معاشیات) تامیتی: حفاظتی (نظام یا محصول وغیرہ) : تحفظ تجارت کے معاشی اصول نظام کا یا اس سے متعلق۔

Protective : (n) کوئی بھی چیز جس کا استعمال حفاظت کے خیال سے کیا جائے : (خصوصاً جراحی میں) کاربونك آمیز روغنی ریشم یا موم جامہ جو زخموں کی حفاظت کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

Protective colouration : (n) (حیوانیات) حفاظتی رنگت۔

یا دور نائب السلطنت: (خصوصاً عہد اولیور کرام ویل و رچرڈ کرام ویل (۱۶۵۳.۵۹)۔ (۲) حکومت زیر حمایت : علاقہ زیر حمایت۔ (۴) قوی قوم کی حکومت زیر دست قوم پر۔(۵)(سیاسیات) محمیہ : محفوظہ : زیر حمایت علاقہ۔

Protectorial : (a) دیکھو Protectoral

Protectorship : (n) (۱) خدمت یا منصب نائب السلطنت۔(۲) ولایت : سرپرستی : دستگیری : حمایت : تولیت۔

Protectory : (n) (کلیسائی رومی) ادارۂ حمایت اطفال : شریر اور نادار بچوں کے لئے ادارہ تادیب۔

Protectress/ Protectorix : (n) سر پرست خاتون : ولیّہ : مربیّہ۔

Protege : (n) [Fr.] مولّی : بچہ یا شخص جس پر ولی مقرر کیا گیا ہو : محمی : زیر حمایت شخص : آوردہ : متوسل۔

Protegee : (n) مولیّہ : بچی یا عورت جس پر ولی مقرر کیا گیا ہو جو کسی کے زیر سر پرستی ہو۔

Protegulum : (n) [mod. L. f. Pro+ L. tegulam'.] (حیوانیات) جنینی صدفہ۔

Proteid : (n) [f. Prote(In+-Id).] (کیمیا) نامیاتی مرکب جسے پہلے لحمیہ اجسام کے نام سے جانا جاتا تھا اور اب ترجیحی طور پر اسے پروٹین یا لحمیہ کہا جاتا ہے : لحمیہ : بیضہ : پروٹیڈ۔

Proteiform : (a) [f. Proteus +Form.] (حیوانیات) متغیر الشکل : تغیر پذیر : نت نئے روپ بدلنے والا۔

Protein : (n) [Fr. 'proteine'.] (۱) پروٹین بیضہ : لحمیہ۔ (۲) بیضہ نماؤں (Albuminoids) کا فرضی اساسی عنصر۔

Proteinaceous/ Proteinic / Proteinous : (a) پروٹینی : پروٹین جیسا یا پروٹین پر مشتمل : لحمینی۔

Protensity : (n) [L. 'protensus.] (۱) طوالت : طول : درازی : طول وقتی : (عضویات) زمانیت۔ (۲) مدت احساس : وقفہ احساس۔

Proteolyse : (v) (لحمیوں کا) تجزیہ کرنا : (اجزاء کو) الگ کرنا: پریشان کرنا : پروٹین پاشی کرنا : پروٹین آمیز مخلوط سے پروٹین الگ کرنا۔

Proteolysis : (n) [mod. L. f. 'proteo'- + - Lysis.] (۱)(عضویاتی کیمیا) پروٹین پاشی : خمیروں کے ذریعہ پروٹین کے اجزا کو الگ کرنا۔ (۲) پروٹین آمیز مخلوط سے پروٹین الگ کرنا۔

Proteolytic : (a) [f. Prec.] (کیمیا) پروٹین پاش : پروٹین (مخلوط سے) الگ کرنے یا اس کا تجزیہ کرنے کی صفت رکھنے والا۔

Proteolytic ferment : (n) (کیمیا) پروٹین پاش خمیر۔

Proteose : (n) [f. Prote(In+ -Ose).] (عضویاتی کیمیا) پروٹین ہائیڈرولیسس سے پیدا شدہ ایک کیمیاوی مادہ۔

Proter - : (comb.) بعض سائنسی اصطلاحات میں مستعمل جزو ترکیبی بمعنی "سابق" "مقدم" "اگلا" (بلحاظ وقت ، مقام ، سلسلہ ، مرتبہ)۔

Proterandrous : (a) [f. Protero- +-Androus.] (۱) (نباتیات) نخزنرینہ : مقدم زرہ : جس میں نر عضو(حامل زر) مادہ عضو(بقچۂ گل) سے قبل نشو و نما پایا جاتا ہے۔

Proterandry : (n) [f. prec.] (نباتیات) مقدم زری : (حیوانیات) مقدم نری۔

Proteranthous : (a) [f. as prec. +Gr. 'anthos' +- ous.] (نباتیات) مقدم گلہ : جس میں پتوں سے پہلے پھول آجاتے ہوں۔

Protero - : (comb.) [f. Gr. 'proteros'.] دیکھو Proter

Proterogynous : (a) [f. Protero - + - Gynous.] (۱) (نباتیات) مقدم مادہ : نخز مادنیہ : مقدم بقچوی : جس کا مادہ عضو (بقچہ گل) نر عضو(حامل زر) سے پہلے نشو و نما پا جاتا ہے : مقدم بقچہ۔ (۲) (حیوانیات) مقدم مادہ : جس کا مادہ عضو جنسی اعتبار سے نر عضو سے پہلے نشو و نما پا جاتا ہے۔

Proterogyny : (n) (نباتیات ، حیوانیات) مقدم بقچیت : مقدم مادگی : (حیوانیات) مقدم مادہ خلویت۔

Proterosaur : (a) [f. Gr. 'sauros'.] ساریائی (sarian) کی ایک معدوم جنس جس میں قدیم ترین رینگنے والے حیوانات شامل تھے۔

Proterozoic : (a) [f. Protero- + - zoic.] (ارضیات) مقدم حیاتی۔

Proterozoic : (n) (ارضیات) حیاتی عہد : مقدم حیاتی سلسلۂ چٹان۔

Protest : (n) [Fr. f. 'protester'.] (۱) اعتراف : اقرار : اقرار صالح ۔ (۲) اظہار ناراضی : اظہار نا خوشی یا نارضامندی : اظہار اختلاف ۔ (۳) عذر : اعتراض : احتجاج (سیاست وغیرہ)۔ (۴) تحریری اختلاف : تحریری اظہار اختلاف ۔ (۵) دارالامرا میں کسی ایسی منظور شدہ تجویز کے خلاف صدائے احتجاج جس میں کسی کے دستخط نہ ہوں۔ (۶) تحریری اعلان عموماً نوٹری پبلک (Notary public) کا کہ ہنڈی حسب ضابطہ پیش کی گئی اور اس کی قبولیت یا ادائے زر سے انکار کیا گیا۔

He paid it under protest : ناراضگی سے رقم کی ادائیگی ۔

Protest : (v) [L. 'protestari'.] (۱) ادعا کرنا یا دعوے سے بیان کرنا (اپنی بے گناہی وغیرہ)۔ (۲) (کسی ایسی بات کا جس پر شبہ کا جارہا ہو) باضابطہ یا حلفیہ اظہار کرنا : اقرار صالح کرنا : توثیق کرنا : اعتراف کرنا۔ (۳) تحریری اعتراض یا عذر کرنا (ہنڈی کے متعلق) ہنڈی کی عدم ادائی کا اعلان کرنا۔ (۴) احتجاج کرنا : صدائے احتجاج بلند کرنا : عذر کرنا : اعتراض کرنا (خصوصاً تحریر، کسی تجویز وغیرہ کے متعلق)۔

Protest against : (v) احتجاج کرنا : عذر کرنا : نہ ماننا۔

Protest bill : (n) (معاشیات) احتجاجی ہنڈی ۔

Protestancy : (n) مذہب پروٹسٹنٹ : مذہب پروٹسٹنٹ کی پیروی : پروٹسٹنٹ ہونا۔

Protestant : (n) [mod. L. 'protestans'.] (۱) کلیسائی تاریخ، عموماً جمع) : وہ لوگ جنہوں نے انجمن اسپائرس (Diet of Spires) منعقد ۱۵۲۹ ء سے انحراف کیا تھا۔ (۲) پروٹسٹنٹ : عیسائیوں کے اس فرقے کا رکن، پیرو وغیرہ جو سولہویں صدی میں کلیسا کے زمانے میں کلیسائے رومی سے علاحدہ ہوا۔ (۳) لوتھری عیسائی : پیرو لوتھر :لوتھر۔ (۴) احتجاج کنندہ : اعتراض کنندہ : (کسی فیصلے، کاروائی، رواج، رسم یا غلطی پر) احتجاج یا اعتراض کرنے والا۔

Protestant : (a) (۱) پروٹسٹنٹ فرقے کا یا اس سے متعلق : پروٹسٹنٹ جیسا۔ (۲) احتجاجی :احتجاج کنندہ : احتجاج کرنے والا : ٹوکنے والا : اعتراض کنندہ : معترض۔

Protestant Episcopal : (n) (امریکا) پروٹسٹنٹ فرقے کا کلیسا جو کلیسائے انگلستان کا پیرو یا ہم رتبہ ہو۔

Protestantism : (n) مذہب پروٹسٹنٹ : مذہب پروٹسٹنٹ کی پیروی : پروٹسٹنٹ ہونا۔

Protestantize : (v) پروٹسٹنٹ بنانا : پروٹسٹنٹ ہونا۔

Protestation : (n) [L. 'protestatio'.] (۱) اعتراض : احتجاج : عذر۔ (۲) اعتراف : اقرار : اقرار صالح ۔

To make protestation : اقرار صالح کرنا : باضابطہ یا حلفیہ اقرار کرنا : اعتراف کرنا۔

Protester : (n) (۱) اقرار صالح کرنے والا : اعتراف کرنے والا۔ (۲) احتجاج کرنے والا : اعتراض کرنے والا : معترض : عذر کنندہ ۔ (۳) ہنڈی یا دیگر تجارتی دستاویزات پر اعتراض کرنے والا یا ان کی عدم ادائی کا اعلان کرنے والا۔

Protesthesia : (n) [f. Prote- + - Esthesia.] (عضویات) اول حِسی ۔

Protestingly : (adv.) احتجاجاً : بطور احتجاج : بطریق اعتراض : معترضانہ ۔

Protestor : (n) دیکھو Protester

Proteus : (n) [L. Gr. 'proteus'.] (۱) (یونانی و رومی اساطیر) ایک بحری دیوتا (Oceanus اور Tethys کا بیٹا) جو بہت سی شکلیں اختیار کر لیتا ھے : الہ بحر : شاگر دیوتا۔ (۲) بہت سی شکلیں یا خاصیتیں اختیار کر لینے والا شخص یا چیز : غیر مستقل مزاج یا متلون مزاج انسان : ڈھل مل یقین شخص : غیر قائم مزاج والا آدمی : جلد جلد بدلنے والی شے۔ (۳) (حیوانیات) بدلو (امیبا Amoeba) کا قدیم نام : کثیرالاشکال امیبا۔ (۴)(ایک قسم کا) جرثومہ۔ (۵) (حیوانیات) ایک قسم کا دم دار جلتھلیا : دمدار بر بحریہ ۔ (۶) پروطیس کی شکل بدلنے والا : نت نئے روپ بدلنے والا : تغیر پذیر: سیماب صفت۔

Bacillus proteus : (جر ثومیات) کثیرالاشکال عصیہ ۔

Prothalamion / Prothalamium : (n) [Invented by Spenser, after epithalamino.'] نغمۂ سہاگ : نغمۂ شادی : شادی سے قبل گایا جانے والاایک گیت : ابتدائی سہاگ راگ۔

Prothallium / Prothallus : (n) [f. Pro+ Trallium, -Llus.] (نباتیات) پیش غصنہ : پیش رُستہ ۔

Prothesis : (n) [Gr. 'prothesis] (۱) (کلیسا) رسم عشائے ربانی میں استعمال کے لئے شراب، روٹی وغیرہ کا رکھا جانا : ان چیزوں کے رکھنے کی میز یا کلیسا کا وہ مقام جہاں میز رکھی جاتی ھے۔ (۲) (صرف و

نحو ) سابقہ : اضافہ : انضمام : انضمام حرف : انضمام ہجا : کسی لفظ کے شروع میں کسی حرف یا کسی جزو کا اضافہ (مثلاً Beloved میں be ) ۔

Prothetic : (a) (۱) رسم عشائے ربانی میں استعمال ہونے والی چیزوں کو تیار رکھے جانے سے متعلق : ان چیزوں کو رکھنے کی میز سے متعلق ۔ (۲) سابقاتی : سابقہ سے متعلق : انضمام حرف سے متعلق : انضمامی : لفظ سے پہلے لگا ہوا ۔

Prothetically : (adv.) سابقہ کے طور پر : اضافہ کے طور پر : انضمامی طور پر : انضمام حرف کی رو سے ۔

Prothoracic : (a) [f. mod. L. 'prothorax.'] (حشریات) سینے کے اول یا اگلے حصے کا یا اس سے متعلق : اول صدر یا مقدم سینۂ حشرہ کا یا اس سے متعلق یا اس پر واقع : مقدم صدری ۔

Prothorax : (n) [mod . L. ] (حشریات) اول صدر :مقدم صدر : مقدم سینہ' حشرہ : کیڑے کے سینے کے تین حصوں میں سب سے اول حصہ جس میں دونوں اگلے پاؤں ہوتے ہیں ۔

Protist : (n) (حیاتیات) اولین جانداران میں سے کوئی ۔

Protista : (n) [mod. L. -g. 'protisten ' .] (حیاتیات) اولین جانداران : آغازیان : وہ ابتدائی عضوی جاندار جن کا شمار نہ جانوروں میں ہوسکتا ھے نہ پودوں میں : عضوی موجودات کا تیسرا طبقہ جو نہ جانور ھے نہ پودا ۔

Protistan : (a) اولین جانداران کا یا ان سے متعلق ۔

Protistan : (n) دیکھو Protist

Protium : (n) [mod. L. ] (کیمیا) پروٹیم : معمولی ہائیڈروجن ۔

Proto - : (comb. ) [Gr., 'protos' .] جزو ترکیبی بمعنی "اول" : "مقدم" : "اصل" : "خاص" : "ابتدائی" : "عنصری" : "اصلی" : "بنیادی" : کیمیائی ناموں میں بہ رابطہ ایسے عنصر کو ظاہر کرتا ھے جن کا تناسب دیگر عناصر کی بہ نسبت کم سے کم ہو۔

Proto-Arabic : (a) اصلی عربی : ابتدائی عربوں کے متعلق : (جغرافیہ) بدوی عربی ۔

Proto-Celtic : (a) اصلی کلٹی : ابتدائی کلٹی ۔

Proto-Germanic : (n) جرمن زبان کی مورث زبان : اولین یا قدیم ترین جرمن زبان : وہ زبان جس سے جرمن ز ۔ ن نکلی ہو۔

Proto-Germanic : (a) جرمن زبان کی مورث زبان کا یا اس سے متعلق ۔

Proto-organism : (n) اول جسم نامی : جسمیۂ اول : ابتدائی یا یک خلیوی جسم حیوانی یا نباتی : حوین اولیہ : اول پودا : یک خلوی پودا : کائی ۔

Protoactinium : (n) دیکھو Protactinium

Protoblast : (n) [proto+ blast. ] عریاں خلیہ (جس میں دیوار خلیہ نہ ہو) ۔

Protocalcium : (n) (کیمیا) خالص کیلشیم : اصلی کیلشیم ۔

Protocanonical : (a) [f. mod. L. 'protocanonicus' .] (صحیفوں سے متعلق ) شریعت اول کا : اول شرعی ۔

Protochloride : (n) اصل سبزیہ : جس میں سبزیہ کا تناسب کم سے کم ہو۔

Protochordal knot : (n) (حیوانیات) نخز حبلی گرہ ۔

Protococcus/ Protococci : (n) [mod. L.] (نباتیات) کرہ نما شکل کی ، ایک خلوی کائی کی خردبینی جنس : (خلویات) مقدم نبقہ ۔

Protocol : (n) [med. L. 'protocollum'.] (۱) سیاسی تحریر کا اصل مسودہ : خصوصاً دستاویز شرائط معاہدہ جو کانفرنس میں طے ہوئی ہوں اور جس پر فریقین کے دستخط ہوں : اصل عہد نامہ : پروٹوکول : اصلی مسودہ : (نفسیات) اصل تحریر ۔ (۲) کیفیت : روداد : بیان ۔ (۳) (فرانس میں) سر رشتۂ آداب و رسوم : وہ آداب و رسوم جو صدر حکومت کو سرکاری رسوم میں یا ایلچیوں اور غیر ممالک کے فرمانرواؤں وغیرہ کے ساتھ برتنے چاہئیں : فوجی و سفارتی خدمات میں آداب اور فرق مراتب کی سخت پابندی : منصبی آداب و رسوم ۔ (۴) منشور شاہی یا فرمان پوپ کے ابتدائی فقرے یا اس کی تمہید ۔

Protocol : (v) (۱) سیاسی دستاویز یا تحریر مرتب کرنا : کسی معاہدے : گفت و شنید یا دیگر کاروائیوں کا مسودہ یا تفصیلات مرتب کرنا ۔ (۲) سیاسی

تحریر یا دستاویز میں درج کرنا ۔

Protocolist : (n) پروٹوکول کو تیار کرنے والا : (کسی معاہدے وغیرہ کا ) اصل مسودہ تیار کرنے والا : سیاسی دستاویز نگار ۔

Protoconch : (n) (بعض سرپایوں میں ) جنینی قشر ، خول یا کھپرا ۔

Protoconchal : (a) (بعض سرپایوں کے ) جنینی قشر سے متعلق۔

Protoderm : (n) (نباتیات) قبل ادمہ : ادمہ زا ۔

Protogamy : (n) (حیاتیات) اولین زواجیت ۔

Protofascism : (n) کوئی سیاسی تحریک یا لائحۂ عمل جس کا میلان فاشزم کی جانب ہو: پروٹو فاشزم ۔

Protofascist : (n) پروٹو فاشست : پروٹو فاشزم کا پیرو یا حامی ۔

Protogenal : (a) اول مورثی : اول گونی : اول حینی : اول حین سے متعلق ۔

Protogene : (n) [mod. L. 'protogenes.'] اول مورثہ : اول کونیہ : اولین حین : (مفروضہ) اولین حیاتی اکائی جو کسی بے جان مادے سے نکلی تھی اور جسے تمام جانداروں پر مقدم یا ان کا پیش رو تصور کیا جاتا ہے ۔

Protogenesis : (n) (۱) طلوع حیات : بے جان مادے سے زندہ جسمیوں کا طلوع یا آغاز ۔ (۲) باز تولید بذریعہ کلیاؤ : کلی سے پیدا ہونے کا عمل۔

Protogenetic : (a) طلوع حیات سے متعلق : نشو ونما کے دو ر اول کا۔

Protogenic : (a) (۱) (حیاتیات) اول نموئی : اول مولودی ۔ (۲) (کیمیا) پروٹان زا ۔

Protogeometric : (a) یونان میں فن ہندسہ کے اولین دور کا : اس سے متعلق یا اس کی خصوصیات کا حامل۔

Protogine : (n) [Fr. 'protogine .'] (ریاضیات) کوہ آلپس کا گرے نائٹ پتھر جو بہت قدیم خیال کیا جاتا ہے : قدیم سنگ خارا۔

Protograph : (n) مسودۂ اول : اولین مسودہ : اصل مسودہ : اصل تحریر : کوئی خط یا دستاویز وغیرہ جو پوری کی پوری خود اپنے ہاتھوں لکھی گئی ہو۔

Protogynous : (a) (نباتیات) دیکھو Proterogynous

Protogyny : (n) (نباتیات) دیکھو Proterogýny

Protohippus : (n) [mod. L.] (معدوم ) گھوڑے کی قسم کا قدیم جانور جو اب معدوم ہے : (حیوانیات) قدیم گھوڑا۔

Protohistoric : (a) قدیم تاریخی ۔

Protolithic : (n) (ارضیات) اولین حجری ۔

Protomartyr : (n) [med. L. 'prot(h) omartytr'.] شہید اول : (خصوصاً عیسائیوں میں ) سینٹ اسٹیفن ۔

Protometals : (n) (فلزیات) خالص دھاتیں : اصل دھاتیں ۔

Protomorph : (n) [Gr. 'morphy ' .] شکل اول : اولین یا ابتدائی شکل ۔

Protomorphic : (a) اولین یا ابتدائی شکل والا : سادہ ترین شکل یا ساخت والا ۔

Proton : (n) [n. of Gr. 'protos' .] (طبیعیات) قلبیہ : پروٹون : پروٹان : مرکزۂ سالمہ کا جز : برق مثبت کی اکائی : (حمضین میں ) مرکزۂ سالمہ ۔

Protonema : (n) [Gr. 'nyma'.] (نباتیات) خشبّیہ ۔

Prototaries Apostolic/ -al : (n) بارہ عہدہ داران کنیسہ (ابتدائً سات) جو پاپائی قوانین قلم بند کرتے ہیں اور ولیوں کی تقدیس وغیرہ کی ہدایت کرتے ہیں ۔

Protonotary / Prothonotary : (n) [med. L. 'protonoterius'. ] (۱) میرمنشی :بعض عدالتوں میں چیف کلرک (ابتدائً ) باز نطینی عدالت کا میر منشی ۔(۲) قدیم انگلستان میں عدالت چانسری کا چیف کلرک یا رجسٹرار : اعلیٰ ترین عدالت انگلستان کا محرر اعلیٰ ۔ (۳) (رومن کیتھولک کلیسا ) دیکھو Pronotaries Apostolic ۔ (۴) یونانی کلیسا) قسطنطنیہ کے بطریق کا معتمد اعلیٰ ۔ (۵) بعض غیر ملکی عدالتوں کا چیف سکریٹری : معتمد اعلیٰ : (نیز مجازاً)۔

Protonotaryship/ Prothonotaryship : (n) میر منشی : چیف کلرک یا چیف سکریٹری کا عہدہ : پرونوٹری کا عہدہ۔

Protopapas : (n) [eccl. Gr. 'protopapas'.] (کلیسائے یونان میں) بڑا پادری : پاپائے اعظم ۔

Protopathic : (a) [f.'protophaty '.] (۱) اول تاثری : اول تجربی ۔ (۲) (مرضیات) اول مرضی : مرض اول کا یا اس سے متعلق۔

Protopathic emotion : (n) (عضویات) اول تاثری جذبہ ۔

Protopathic sensitivity : (n) (عضویات) اول حساسیت ۔

Protopathy : (n) [f. Proto - + - Pathy. ] (مرضیات) ابتدائی مرض : مرض اول : (عضویات) اول تاثر : ذاتی تاثر ۔

Protophyta : (n) [mod. L .pl. of 'protophytum ' .] (نباتیات) اول پودے : یك خلوی نباتات : مقدم نباتات۔

Protophyte : (n) (نباتیات) اول پودا : یك خلوی پودا : کائی (یك خلوی)۔

Protoplasm : (n) [Gr. 'protopasma' .] (حیاتیات) نخز مایہ : مادۂ اولیٰ : مادۂ اولیہ : (ایك نیم سیال ، نیم شفاف ، بے رنگ یا سفید لیس دار مادہ جو آکسیجن ، ہائڈروجن ، کاربن اور نائٹروجن (اکثر قلیل مقدار میں بعض دیگر عناصر) کی نہایت پیچیدہ اور غیر مستقل ترکیب پر مشتمل ہوتا ہے اور حیاتی خواص کا مظہر ہوتا ہے، تمام حیوانات و نباتات میں طبیعی بنائے حیات کی تشکیل کرتا ہے ۔

Protoplasmatic/ - mic : (a) نخز مائی : نخزمایہ کا یا اس سے متعلق : نخزمایہ جیسا : نخز مایہ پر اثر انداز ہونے والا ۔

Protoplast : (n) [Fr. 'protoplaste' .] (۱) ابتدائی ، اولین یا قدیم ترین شے (اپنی قسم کی) مقدم شے : بنائے اول: تشکیل اول : تخلیق اول : (اپنی قسم کی) وہ چیز جسے سب سے پہلے بنایا ، گھڑا یا تشکیل دیا گیا ہو: نقش اول : اصل : امّ : ابتدائی نمونہ : اصل نمونہ : پہلا نمونہ : اولین نمونہ : نمونۂ اول : (بشریات) آدم اول : سب سے پہلا انسان ۔ (۲) (حیاتیات)نخزینہ : نخزمایہ کی وہ کمیت یا اکائی جس سے واحد خلیہ بنتا ہے : (کبھی کبھی ایك خلوی جسم نامی (پر بھی اطلاق ہوتا ہے) (خصوصاً) بیخ پایوں (Rhizopods) کے ذیلی سلسلے Protoplasta میں سے کوئی ایك ۔

Protoplast : (n) [-palst, taken as repr. Gr. 'plastys'.] خالق اول : صانع اول : کردگار اول۔

Protoplastic : (a) (۱) اصلی : اول : اولین : ابتدائی : بنیادی : نقش اول یا نمونۂ اول جیسا : متعلق بہ اصل : تخلیق اول کے مماثل ۔ (۲) (حیاتیات) دیکھو Protoplasmic ۔

Protopod : (n) قشریوں کے پاؤں کا پہلا یا بنیادی جوڑ :(حیوانیات) اول پا : زیریں پا ۔

Protopdite : (n) دیکھو Protopod

Protopoditic : (a) اول پا کا : زیریں پا کا۔

Protopope : (n) [Russ. 'protopop '.] (کلیسائے یونان میں ) بڑا پادری : پاپائے اعظم ۔

Protopterus : (n) Dipnoan مچھلیوں کی ایك جنس جس کے صدری و شکمی پر لمبے جھالر دار دھاگوں جیسے ہوتے ہیں ؛ اس جنس میں صرف افریقہ کی کیچڑوں میں رہنے والی مچھلی آتی ہے ۔

Protosalt : (n) ایك قسم کا نمك جو دھات کے پروٹوکسائیڈ کے ساتھ کسی تیزاب سے بنتا ہے ۔

Protosomite : ( n) جوڑدار پاؤں والے اور حلقہ دار یا کنڈلی کیڑوں کے جنین کے ابتدائی (نامکمل ) حلقوں یا فرقوں میں سے ہر ایك ۔

Protostele : (n) (نباتیات) نخز عروقیہ : مرکزی عروقیہ ۔

Protosulphide : (n) اقل کبریتہ : نخستین کبریتہ کا تناسب کم سے کم ہو۔

Protothere : (n) [f. next. ] Prototheria صنف کا حیوان :بیضہ زا پستاندار حیوان : اولین پستاندار حیوان۔

Prototheria : (n) [mod. L. f. Gr. 'proto + Thyria. ] (حیوانیات) پستانداران کی پست ترین ذیلی صنف جو Monotremata اور ان کے مفروضہ مورثوں کے واحد سلسلے پر مشتمل ہے : ذوات الثدی کی اسفل ترین نوع : ذوات الثدی کا مورث اعلیٰ ذوات الثدی اولیہ : بیضہ زا پستانداران : پستانداران اولیہ ۔

Prototherian : (a) بیضہ زا پستانداران کی صف کا : بیضہ زاپستاندار۔

Protherian : (n) دیکھو Protothere

Prototrophic : (a) (جر ثومیات) سادہ خور : محلل : سادہ مادہ ۔

Prototypal : (a) نمونے کا کام دینے والا : اصلی : ابتدائی ۔

Prototype : (n) [late L. 'prototypus' .] (۱) کسی چیز کا ابتدائی یا اول نمونہ :اصل نمونہ : اصل شے یا شخص بمقابلہ نقل ) : اصلی نمونہ : ابتدائی نمونہ : نسخۂ اصلی ۔

(۲) اول نامیہ : اول عضویہ ۔

Prototypic / -al : (a) دیکھو Prototypal

Protoxide : (n) [f. Prot - + Oxide. ] اقل اکسید : اول مائینہ : اول آکسائیڈ : جس میں مائین کا تناسب کم سے کم ہو : اقل مائینہ ۔

Protoxylem : (n) [f. Proto - + Xylem. ] (نباتیات) نخز چوب : نخز خشبہ ۔

Protozoa/ Protozoon : (n) [mod. L.] حیوانیات ابتدائی (جو ایک خلیے کے ہوں ) عموماً خردبینی حیوانات : (حیوانیات) نخز حوینیات : حوینیات اولیہ ۔

Protozoal : (a) حوینیات اولیہ کا یا اس سے متعلق : یك خلوی حیوانات اولیہ سے متعلق : نخز حوینی : متعلق بہ حیوان ابتدائی : (مرضیات) کسی طفیلی اولیہ کی وجہ سے پیدا شدہ (بیماری) : کسی یك خلوی حیوان کی وجہ سے پیداشدہ (بیماری) ۔

Protozoan : (a) یك خلوی حیوانات اولیہ کے طبقے کا یا ان سے متعلق : نخز حوینی : حیوان اولیہ کا یا اس سے متعلق : (نیز) دیکھو Protozoal ۔

Protozoan : (n) (ایك خلوی و خردبینی ) حیوان ابتدائی : نخز حوین : حوین اولی : حیوان اولیہ ۔

Protozoic : (a) (۱) (ارضیات ، معدوم ) (وہ طبقے) جن میں حیات اولیہ کے آثار پائے جاتے ہیں : پہلی حیوانی : نخز حوینی (طبقہ یا آثار ) :(متحجرات) جو ان طبقوں میں پائے جاتے ہیں ۔ (۲) (حیوانیات ، مرضیات) دیکھو Protozoan ۔

Protozoicide : (n) (حیوانیات) نخز حوین کش ۔

Protozoology : (n) [f. Protozoa+ -Logy.] (حیوانیات) نخز حیوانات : اولین حیوانات : حیوانات ابتدائی کا علم : حیوانیات یا مرضیات کی وہ شاخ جو حوینیات اولیہ (خصوصاً) مرض پیدا کرنے والے طفیلی حوینیات اولیہ سے بحث کرتی ہے ۔

Protozoon / Protozoa : (n) دیکھو Protozoan

Protracheata : (n) [f. Pro- + mod. L. 'Tracheata'.] (حیوانیات) جوڑدار پاؤں والے حیوانات کا ایک طبقہ جس کی واحد جنس Pepipatus ہے۔

Protract : (v) [f. L. 'protrahere'.] (۱) لمبا کرنا : طویل کرنا : طول دینا : دراز کرنا : وسیع کرنا : بڑھانا : پھیلانا ۔ (۲) ملتوی کرنا : معرض التوا میں ڈالنا : ٹالنا : ٹال مٹول کرنا : لیت و لعل کرنا ۔ (۳) دیر کرنا : تاخیر کرنا : تامل کرنا ۔ (۴) (زمین وغیرہ کا) نقشہ کھینچنا : نقشہ بنانا : خاکہ تیار کرنا : خاکہ بنانا : خاکہ کھینچنا ۔

Protractedly : (adv.) طول دے کر : تاخیر سے : دیر تك : ازراہ تامل : کھینچ تان کر : دیر میں : مشکل سے : ٹال مٹول کرکے ۔

Protractedness : (n) طول : طوالت : کھینچاؤ : درازی : وسعت : دیر : التوا : تاخیر ۔

Protracter : (n) (۱) زاویہ کش : چاندا : گنیا ۔ (۲) (تشریح ) عضلہ٭ ممدہ : (جراحی ) بروں آور : بروں آرندہ ۔ (۳) پیمانے کی رو سے نقشہ بنانے والا ۔

Protractile : (a) [f. Protact+ -ile .] (حیوانیات ، تشریح) امتداد پذیر : طول پذیر : کشادگی پذیر : لائق تطویل ۔

Protraction : (n) [late L. 'protractio'.] (۱) کھنچاؤ : تناؤ : درازی : طول : طوالت : تطویل : (حیوانیات) امتداد ۔ (۲) عضلہ ممدہ کا فعل : (جراحی) بروں آوری ۔ (۳) وقف : التوا ۔ (۴) نقشہ کشی : خاکہ کشی ۔ (۵) نقشہ : خاکہ ۔

Protractor : (n) [f. Protract + -or. ] دیکھو Protracter

Protreptic/ -al : (a) [Gr. 'protreptikos'.] ہدایت دینے والی(تقریر یا تحریر) : ہدایت آمیز : نصیحت آمیز : پند آمیز : ناصحانہ : معلمانہ : ہدایت بخش ۔

Protreptic : (n) [Gr. 'protreptikon'.] تقریر : تحریر یا کتاب جس کا مقصد وعظ و پند یا نصیحت ہو: ناصحانہ تقریر یا تحریر : ہدایت آمیز کتاب ۔

Protrudable : (a) آگے نکلنے کے قابل : آگے کو نکلنے کے لائق ۔

Protrude : (v) [L . 'protrudere'.] (۱) آگے بڑھانا : آگے کو یا باہر کو نکالنا : دھکیلنا : ٹھیلنا : آگے کوبڑھانا : بڑھانا : نکالنا ۔ (۲) (مجازاً) زبردستی : گھسنا : مداخلت کرنا : مخل ہونا ۔ (۳) آگے کو یا باہر کو نکلنا : آگے بڑھنا : آگے کو بڑھنا : نکلنا : بڑھنا ۔

Protrudent : (a) آگے نکلا ہوا : آگے کو نکلا ہوا : آگے بڑھا ہوا: ابھرا ہوا : نمایاں ۔

Protrusible : (a) دیکھو Protrudable

Protrusile : (a) [f. 'extrusile' by substitution of prefix Pro- ] (وہ عضو وغیرہ) جو آگے نکل سکے یا آگے بڑھ سکے : آگے بڑھنے یا آگے نکلنے کے لائق بنا ہوا : (حیوانیات) بر آمدنی : پیش آمدنی ۔

Protrusion : (n) [f. Protrude, after 'intrude intrusion' .] (۱) باہر نکالنے یا دھکیلنے کا عمل : باہر نکالنے یا دھکیلے جانے کا عمل یا حالت : باہر کو نکلنا یا نکالنا : دھکیلا جانا ۔ (۲) آگے کو نکلا ہوا حصہ : ابھار : (حیوانیات) بر آمد : نکاس : بڑھاؤ۔

Protrusive : (a) [f. as prec. ] (۱) آگے کو نکلنے یا نکالنے والا : آگے دھکیلنے والا ۔ (۲) مخل ہونے والا : مخل صحبت : خلل انداز : دخل انداز : مداخلت کرنے والا ۔ (۳) آگے نکلا ہوا یا ابھرا ہوا : بڑھا ہوا : اٹھا ہوا : نمایاں ۔

Protrusively : (adv.) آگے دھکیل کر : دھکیلتے ہوئے : آگے نکلے ہوئے انداز میں : آگے بڑھ کر یا نکل کر : نمایاں طور پر : نمایاں ہوکر : مخل ہوکر : ازراہ مداخلت ۔

Protrusiveness : (n) دھکیلوپن : آگے دھکیلنے یا بڑھانے کی صفت : خلل اندازی : مداخلت اندازی : مداخلت ۔

Protuberance : (n) [f. Protuberant .] (طب) ابھار : ورم : آماس : سوجن : گلٹی : گومڑ : گومڑی : گول ابھار۔

Protruberancy : (n) دیکھو Protuberance

Protruberant : (a) [f. late L. 'protuberare' .] آگے نکلا ہوا : اٹھا ہوا : بڑھا ہوا : ابھرا ہوا : (طب) متورم : گول ابھرا ہوا : (مجازاً) نمایاں : جاذب توجہ ۔

Protruberantly : (adv.) متورم طور پر : نمایاں طور پر : ابھار کے ساتھ ۔

Protyle/Prothyl : (n) [irreg. f. Gr. Proto-+ Hyle.] (کیمیا) نخز عنصر : نخز مادہ : اساس اولین : ایک فرضی بنیادی اور غیر تفریق یافتہ مادہ جو عناصر کیمیائی کی بنیاد ہو سکتا ہے ۔

Protylopus : (n) [mod. L. ] شمالی امریکا کے تیسرے ارضیاتی طبقے کے بالائی درجۂ اسفل میں پایا جانے والا ایک جانور جو اونٹ کی جنس سے ہے مگر Jacky Rabbit سے زیادہ بڑا نہیں ہوتا ۔

Proud : (a) [late OE. 'prud' .] (۱) مغرور : متکبر ۔ (۲) خوربین : خود پسند : مدمغ : گھمنڈی ۔ (۳) نازاں : متفخر ۔ (۴) غیور : خوددار ۔ (۵) بجا طور پر فخر کرنے والا ۔ (۶) قابل فخر : لائق مباہات ۔ (۷) عظیم الشان : عالی شان : گرانقدر : باوقار : ذی شان : پر تمکین : رئیسانہ : پر شوکت ۔ (۸) (ندی ، دریا وغیرہ) سیلابی : طوفانی : طوفان خیز : موج زن ۔ (۹) باعث فخر : باعث افتخار : جس پر فخر کیا جا سکے ۔ (۱۰) (جانور) پرجوش : باوقار قدموں سے چلتا ہوا : پر زور : قوی : بہادر : جری : دلیر : جیوٹ والا (خاص کر شعر میں) ۔ (۱۱) (عضویاتی ساخت) زائد : بڑھا ہوا : ابھرا ہوا : اٹھا ہوا : نکلا ہوا : متورم : سوجا ہوا : پھولا ہوا : (نیز) مندمل ہوتے ہوئے : زخم کے ابھرے ہوئے گوشت پر اطلاق ہوتا ہے : دیکھو Proud Flesh ۔

Proud : (adv.) مغرورانہ : متکبر : آن بان سے : غیورانہ : پرتمکین انداز میں : شان سے : مغرورانہ انداز میں : (بول چال) عزت افزائی کے ساتھ : (مثلاً You do me proud آپ میری عزت افزائی کرتے ہیں) ۔

Proud flesh : (n) مندمل ہوتے ہوتے زخم کا ابھرا ہوا گوشت : (زخم کا) انگور : کیرنڈ : کھرنڈ : وہ زخم جو بھر رہا ہو۔

Proud-hearted : (a) : خودبین : خود پسند : با تمکنت : باوقار : مغرور : متکبر : پر تمکین : غیور ۔

Proudish : (a) قدرے مغرور : کچھ کچھ گھمنڈی : گھمنڈی سا ۔

Proudly : (adv.) مغرورانہ : متکبرانہ : آن بان سے : آن سے : مدمغانہ : غیورانہ : خود پسندانہ طور سے : خوددارانہ : بجا فخر کرتے ہوئے : پر تمکین انداز میں : شان میں : شان سے : غیورانہ انداز میں ۔

Proudness : (n) غرور : تکبر : فخر : گھمنڈ : شان : خودپسندی : خودبینی : تمکنت : آن بان : غیورانہ انداز : خودداری ۔

Proustite : (n) [Fr. After J.L. 'Proust' , a French chemist+-ite.] چاندی کا سلفار سینائیڈ (Sulpharsenide) جو قرمزی رنگ کی قلموں یا دانہ دار تودوں میں پایا جاتا ہے ۔

Provable : (a) [f. Prove(v)] قابل ثبوت : ثابت شدنی : جس کی صحت یا صداقت ثابت ہوسکے : اثبات پذیر ۔

Provableness : (n) [f. as prec. ] قابلیت ثبوت : ثابت ہونے کی قابلیت : اثبات پذیری ۔

Provably : (adv.) [f. as prec.] قابل ثبوت طور پر : ثابت شدنی طریقے سے : اثبات پذیر انداز میں ۔

**Provand : (n)** [Fr. 'provede' .] (خصوصاً) : Provender دیکھو
فوجی رسد : فوج کو فراہم کی ہوئی غذا یا خوراک
اور (گھوڑوں کا) چارا : علف ۔

**Provant : (n)** [MLG. 'provant' .] (۱) رسد : خوراک : غذا : چارا :
گھاس : علف ۔ (۲) (توصیفاً یا بطور صفت) سپاہیوں
کی خوراک سے متعلق : گھٹیا : معمولی : پست (متروک) ۔

**Provascular : (a)** قبل فارقی (Procambial) نسیج کا یا اس سے
متعلق ۔

**Prove/ Proved / Proving/ Proven : (v)** [L.'probare' .] (۱) ثبوت
دینا : ثابت کرنا ۔ (۲) (قدیم) آزمانا : جانچنا : امتحان
کرنا ۔ (۲) تصدیق کرنا : توثیق کرنا : صداقت کا
ثبوت دینا ۔ (۳) تجربہ کرنا : تجربے سے معلوم کرنا ۔
(۵)(حساب میں) صحت کی جانچ کرنا ۔(۶) وصیت
نامے کی تصدیق کرنا ۔ (۷) (کسی تصویری پلیٹ
وغیرہ کا) پروف نکالنا ۔ (۸) ثابت ہونا : نکلنا :
معلوم ہونا : تجربہ ہونا : تجربے سے معلوم کرنا :
تجربے سے ثابت ہونا ۔

He will prove the heir : وہ وارث نکلے گا : وہ وارث
ثابت ہوگا ۔

He will prove to know nothing about it : تجربے سے
معلوم ہوگا کہ اس کو اس کی بابت کچھ علم نہیں ہے ۔

**Prove up : (v)** (امریکا) حقیقت کے ثبوت کو مکمل کرنا : (خصوصاً)
یہ ثابت کرنا کہ (سرکاری زمین کی) سند ایجاد حاصل
کرنے کے لئے تمام شرطوں کو پورا کر لیا گیا ہے ۔

**Proveable : (a)** Provable دیکھو

**Proveableness : (n)** Provableness دیکھو

**Proveably : (adv.)** Provably دیکھو

**Provect : (v)** [f. L. 'provehere ' .] (فلسفہ) Grimm's Law
میں جرمن زبان کے لئے ایک قاعدہ) حرف صحیح کو
صوتی تغیر کی سمت بدلنا : (خصوصاً کلٹی زبان
میں) باآواز حرف صحیح (Voice Consonant)
کو اسی سلسلے کے بے آواز حرف صحیح (Breath
Consonant) میں بدلنا ۔

**Provection : (n)** [late L. 'provectio' .] Grimm's Law میں جرمن
زبانوں کے لئے مقرر کیا ہوا صوتی تغیر یا منتقلی
صوت : (نیز کلٹی زبان میں) باآواز حرف صحیح کو
بے آواز حرف صحیح میں بدلنا : کسی لفظ کے آخری
حرف کو اگلے لفظ میں ملانا ۔

**Proved : (a)** ثابت شدہ : ثابت کیا ہوا : ثبوت یافتہ :
Proven دیکھو ۔

**Proveditor/ Proveditore : (n)** [It f. ' proveder .] (۱) وینیسی
(Venetian) جمہوریہ کے بعض افسروں کا خطاب
(گورنر اور سینئر انسپکٹر) ۔ (۲) میر رسد : میر
سامان : داروغۂ رسد ۔

**Provedore : (n)** [Various Rom. forms repr. L. 'providere'
provide.] Proveditor/Proveditore دیکھو

**Proven : (a)** [f. Prove. ] ثابت شدہ : ثابت کیا ہوا : ثبوت یافتہ ۔
(۲) آزمودہ : مجرب : مصدقہ ۔

Not proven : اسکاتستانی قانون میں فوجداری مقدمات
کے فیصلے کی ایک صورت جب جرم اور بے گناہی
دونوں غیر ثابت شدہ ہوں ۔

**Provenance : (n)** [Fr. L. 'provenire.'] مبدا : اصل (مقام) : مصدر :
(مقام) پیدائش : (مقام) ساخت : ماخذ ۔

A picture of doubtful provenance : تصویر جس کی
نسبت یہ معلوم نہیں کہ کہاں کی ہے ۔

**Provencal : (n)** [Fr. See Provence. ] پروونسال : پروونسلی :
پروونسی : Provence کا باشندہ ۔

**Provencal : (n)** [as prec. ] (۱) پروونسی : باشندۂ پرووانس ۔
(۲) زبان پرووانس : رومانوی زبان جو پرووانس
میں بولی جاتی ہے ۔

**Provence : (n)** [Fr.] فرانس کے جنوب مشرق میں ایک سابقہ صوبے
کا نام (توصیفاً بھی مستعمل ہے جیسے Provence oil) ۔

**Provence oil : (n)** زیتون کا تیل جو پرووانس سے آتا ہے ۔

**Provender : (n)** [OFr. 'provendre'.] (۱) گھاس : چارا : علف ۔
(۲) (مزاحاً) کھانا : غذا : خوراک ۔

**Provender : (v)** (گھوڑے وغیرہ کو) چارا فراہم کرانا : چارا دینا :
کھلانا : علف مہیا کرنا ۔

**Provenience : (n)** [f.L. 'proveniens' . ] Porvenance دیکھو

**Proventriculus : (n)** [mod. L. 'pro+ 'Ventriculus ' Ventricle .]
(طیوریات ، حیوانیات) ماضغہ : ماضغ معدہ جو

Proverbialism : (n) ضرب المثل ؛ کہاوت ؛ مشہور بات یا واقعہ ؛ مقولہ ؛ وہ بات جو زبان زد خلائق ہو ۔

Proverbialist : (n) کہاوتیں گھڑنے والا ؛ مقولے یا ضرب المثل ایجاد کرنے والا ؛ ضرب الامثال لکھنے والا یا استعمال کرنے والا ؛ مقولے قلم بند کرنے والا ۔

Proverbiality :(n) ضرب المثل بن جانے کی صفت ؛ ضرب الامثالی ؛ شہرت ؛ بدنامی ۔

Proverbialize : (v) ضرب الامثال بنانا ؛ گھڑنا یا بولنا ؛ مقولے ایجاد کرنا ؛ مقولے کہنا ؛ کہاوتیں کہنا ۔

Proverbially : (adv.) ضرب الامثال کے طور پر ؛ بطور ضرب المثل ؛ بموجب ضرب المثل ؛ کہاوت کے طور پر ۔

Proviant : (n) [G. 'proviant'.] رسد ؛ خوراك ؛ (خصوصاً) فوج کی رسد رسانی ؛ (فوج) محکمۂ رسد؛ محکمۂ رسد رسانی ۔

Provide : (v) [L. 'Providere'.] (۱) اہتمام کرنا ؛ تیاری کرنا (متوقع سانحے سے بچاؤ یا مہمانداری وغیرہ کی) ؛ تدارك کرنا ؛ تہیہ کرنا ۔ (۲) مہیا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ تیار کرنا ؛ فراہم کرنا ۔ (۳) (شخص، قانون وغیرہ کا) مشروط کرنا ؛ قرار دینا ۔ (۴) ضروریات بہم پہنچانا یا مہیا کرنا (کسی شخص کے لئے مثلاً کھانا ، پینا ، مکان وغیرہ) ۔ (۵) انتظام کرنا یا مہیا کرنا (خاص کر معاش کا، اپنے یا اپنے خاندان کے لئے) ۔ (۶)(تاریخ) مقرر کرنا ؛ تقریر کرنا (کلیسائی خدمت پر) ؛ پوپ کا ایسی خدمت پر (کسی کی) تقرری کرنا جو ابھی خالی نہیں ؛ کلیسائی وقف یا جاگیر پر جگہ خالی ہونے سے قبل ہی (کسی کو جانشین) مقرر کرنا (اس طرح متولی (Patron) کے حق کو نظر انداز کر جانا) ۔

Provided : (a) (۱) امدادی ؛ امداد یافتہ ۔ (۲) ضروریات سے آراستہ پیراستہ ۔

Provided : (conj.) بشرطیکہ ؛ اگر ؛ بالفرض ۔

Provided school : (n) امدادی مدرسہ ؛ امدادی اسکول ۔

Providence : (n) [L. 'providentia'.] (۱) (بول چال) اہتمام ؛ انتظام ؛ تیاری ۔ (۲) (بول چال) فراہم شدہ چیز ؛ بہم رسانی ؛ رسد ؛ رسد رسانی ؛ خوراك ؛ چارا ۔ (۳) دوربینی ؛ مآل اندیشی ؛ عاقبت بینی ؛ عاقبت اندیشی ؛ حزم و احتیاط ؛ بر وقت خبر داری ۔ (۴) جز رسی ؛ کفایت شعاری ۔ (۵) فضل الہٰی ؛ رزاقی ؛ پروردگاری ۔ (۶) (دینیات) قدرت الہٰی ؛ خدا ؛ رب العالمین ۔ (۷) (نفسیات) دور اندیشی ۔

چینہ دان (پوٹا) اور شینگدان (پتھری) کے مابین ہوتا ہے ؛ بعض کیڑوں کا پوٹا یا چینہ دان ۔

Prover : (n) [f. Prove.] (۱) جانچ کا سامان ؛ جانچ کرنے کا آلہ ۔ (۲) (کندہ کاری) ماہر کندہ کار ؛ تربیت یافتہ مزدور جو (کندہ تصویروں کا) پروف چھاپتا ہے ۔

Porverb : (n) [L. 'proverbium'.] (۱) ضرب المثل ؛ کہاوت ؛ مثل ؛ منقولہ ؛ کہن ؛ گفتار حکیمانہ ۔ (۲) ضرب المثلی ڈراما ؛ کہاوتی ناٹك یا ڈرامہ (خصوصاً فرانسیسی ڈراما جو کسی ضرب المثل برمبنی ہو) ۔ (۳) مثال ؛ نمونہ ؛ زبان زد ؛ زبان زد خلائق ؛ کوئی بات یا چیز جو ضرب المثل یا مثالی ہو ۔ (۴) (جمع) حلقے یا دائرے کے بعض کھیل جو ضرب المثل یا عام کہاوتوں سے کھیلے جاتے ہیں ؛ کھیلنے والے ایك حلقے میں ہوتے ہیں اور ان سے کوئی کہاوت بجھائی جاتی ہے ۔

He is a proverb of inaccuracy : وہ عدم صحت میں ضرب المثل ہے ؛ اس کی عدم صحت زبان زد ہے ۔

He is foolish to a proverb : اس کی بیوقوفی زبان زد خلائق ہوگئی ؛ اس کی حماقت ضرب المثل بن گئی ۔

The book of proverbs : کتاب الامثال (عہد نامۂ عتیق کی ایك کتاب جو حضرت سلیمان اور دیگر انبیاء کے حکیمانہ اقوال پر مشتمل ہے) ۔

Their laziness is a proverb : ان کی کاہلی زبان زد خلائق ہے ۔

To a proverb : اس حد تك کہ ضرب المثل ہوگئی ؛ اس حد تك کہ زبان زد خلائق ہوگئی ۔

Proverb : (v) (۱) ضرب المثل کے طور پر بولنا ؛ ضرب المثل بنا دینا ؛ کہاوت یا مقولہ بنا دینا ۔ (۲) ضرب المثل کا استعمال کرنا ؛ مقولے یا ضرب المثل سے مزین کرنا ۔ (۳) ضرب المثل بولنا یا بنانا ۔

Proverb test : (n) (نفسیات) ضرب المثلی امتحان ؛ ضرب المثلی آزمائش ۔

Proverbial : (a) [L. 'proverbialis'.] (۱) مثالی ؛ مِثلی ؛ ضرب المثل ؛ ضرب المثلی ؛ کہاوتی ؛ ضرب المثل یا کہاوت جیسا ؛ کہاوت یا کہاوتوں میں بیان کیا ہوا ۔ (۲) مشہور ؛ مشہور عالم ؛ شہرۂ آفاق ؛ زبان زد ؛ (بات) جو ضرب المثل ہوگئی ہو ؛ جو ضرب المثل کی طرح مشہور ہو ؛ (عموماً) بدنام ؛ انگشت نما ۔

**Divine providence :** فضل الٰہی : فضل خداوندی : ہدایت خداوندی : رہنمائی قدرت ۔

**Special providence :** خاص فضل الٰہی ۔

**Providence of God : (n)** فضل خداوندی فضل الٰہی: ہدایت خداوندی : رہنمائی قدرت ۔

**Provident : (a) [L. 'providens'.]** (۱) دوربین : مآل اندیش : عاقبت بین : عاقبت اندیش : پیش بیں : محتاط ۔ (۲)بچت کرنے والا : جز رس : کفایت شعار : صرفہ جو : پس انداز کن : احتیاطی ۔

**Provident fund : (n)** احتیاطی سرمایہ : پراویڈنٹ فنڈ ۔

**Provident society : (n)** دیکھو Friendly society

**Providential : (a) [f. Providence + -Ial .]** (۱) خدائی : خداوندی : من جانب اللہ ۔ (۲) مساعد : مبارک : سعد : بر محل ۔

**Providentially : (adv.)** دور اندیشانہ : عاقبت اندیشی سے: ازراہ مآل اندیشی :محتاط انداز میں : دور اندیشی سے : کفایت شعاری سے : بچت کے طور پر : بچا کر : جز رسی سے : کفایت شعارانہ ۔

**Providently : (adv.)** خدا کی طرف سے : من جانب اللہ : فضل خداوندی کے طور پر : بر محل : خوش نصیبی سے ۔

**Provider : (n) [f. Provide+ er.]** فراہم کرنے والا:بہم پہنچانے والا : مہیا کرنے والا : رسد فراہم کرنے والا : آذوقہ رساں : رسد رساں : میر ساماں : میر رسد : داروغۂ ساماں : افسر رسد : خانساماں ۔

**Lion's provider : (n)** گیدڑ : شغال : سیار ۔

**Universal provider :** ہمہ فروش تاجر ۔

**Province : (n) [ L. 'Provincia. ']** (۱) (تاریخ روما) اٹلی کا بیرونی علاقہ جو گورنر رومی کے ماتحت ہو ۔ (۲) صوبہ : برطانیۂ عظمیٰ کی شمالی امریکی نو آبادیات جو اب کناڈا کے صوبے ہیں : (نیز) وہ صوبے یا ریاستیں جو اب ریاستہائے متحدہ امریکا میں ہیں ۔ (۳) (کلیسا ) ضلع اسقفی : وہ ضلع جو اسقف اعظم یا میٹروپولیٹن کے ماتحت ہو ۔ (۴) حلقۂ کاروبار : حلقۂ اختیار : حلقۂ اثر : کسی شخص یا جماعت کا حلقۂ کار : میدان عمل : فرض : فرض منصبی : کام ۔ (۵) شعبۂ علم ۔ (۶) (بحالت جمع) راجدھانی یا دارالحکومت کے علاوہ باقی تمام ملک ۔ (۷) (تاریخ فطرت) حیوانی یا نباتی خطہ (جو علاقے سے کم وسعت رکھتا ہو) : ذیلی علاقہ ۔ (۸) دنیا یا کسی بر اعظم کا ایک حصہ : علاقہ : ملک ۔

**Province map : (n)** صوبائی نقشہ : صوبے کا نقشہ ۔

**Provincial : (a) [ L. 'Provincialis.']** (۱) متعلق بہ صوبہ : صوبہ واری : صوبہ جاتی : صوبائی ۔ (۲) مقامی خیالات یا حالات سے متعلق : مقامی خیالات ، لب و لہجہ وغیرہ سے متاثر : تنگ نظر : تنگ خیال : جس میں دارالحکومت کے باسیوں جیسی تہذیب و شائستگی یا وسعت نظر نہ ہو : ملکی : ان گھڑ : ناشائستہ : غیر مہذب : غیر متمدن ۔ (۳) اہل صوبہ : ساکن صوبہ ۔ (۴) جو راجدھانی کا نہ ہو : دارالحکومت سے باہر کا : (لومڑی کا شکار) جو شہر (شائر) سے باہر کیا جائے ۔

**Provincial : (n) [ the adj. used absol. ]** (۱) (کلیسا ) مذہبی رئیس صوبہ : اسقفی ضلع کا رئیس یا حاکم اعلیٰ :کسی صوبہ یا ضلع کے مذہبی سلسلے کا چیف یا شیخ ۔ (۲) کسی ضلع یا صوبے کا باشندہ : (جمع) کسی صوبے یا علاقے سے اکٹھا کی ہوئی امدادی فوج : (ابتداءً مقامی آئرستانیوں پر اطلاق ہوتا تھا) ۔ (۳) (انقلاب سے پہلے) شمالی امریکی نو آبادیات کا کوئی باشندہ (خصوصاً وہ جس سے فوجی خدمت لی جاتی تھی)۔ (۴) راجدھانی سے باہر کا باشندہ یا وہاں سے آنے والا : دیہاتی شخص : گنوار : دہقانی یا غیر متمدن شخص : ملکی ۔

**Provincialism : (n)** (۱) صوبہ پرستی: ملکیت : :صرف اپنے صوبے کی ترقی یا بھلائی چاہنا : اتحاد قومی کی بجائے خود مختاری صوبہ یا صوبا جات کی خواہش : صوبائیت ۔ (۲)صوبائی طرز : فیشن : انداز : صوبائی طرز خیال : تنگ نظری : تنگ خیالی : دہقانیت : غیر مدنیت : بدویت : گنوارپن : ناشائستگی : ناشائستہ اطوار یا طرز گفتگو : خود غرضی : مفاد پرستی : تنگدلی : (جمع ، سماجیات) رسوم مقامی : طرز مقامی۔ (۳)کسی مخصوص علاقے کی بولی : صوبہ جاتی محاورہ : کھڑی بولی (یعنی جو ٹکسالی نہ ہو): مقامی لفظ ، محاورہ یا انداز تلفظ : ملکی انداز گفتگو۔

**Provincialist : (n)** وہ شخص جو دارالسلطنت کا باشندہ نہ ہو : باہری: ملکی : دہقان : دیہاتی باشندہ : اضلاع یا مفصلات کا رہنے والا ۔

**Provinciality : (n)** ملکیت : ملکی خصوصیت یا خاصیت : دہقانیت : غیر مدنیت : بد ویت : گنوارپن : صوبائیت : تنگ نظری : تنگ خیالی : تنگدلی : مقامی پن ۔

Provincialize : (v) صوبائی بنانا یا ہونا : ملکی بنانا یا ہونا : دیہاتی بنانا یا ہونا : صوبہ جاتی یا صوبہ داری بنانا : دہقانی بنانا یا بننا۔

Provincially : (adv.) صوبائی طور پر : من حیثیت صوبہ : صوبہ ذاتی طور پر : صوبہ وار : صوبائی انداز میں : صوبے کے طور پر۔

Provinciate : (v) [ f. L. 'Provincia + -Ate . ] (گھٹا کر) صوبہ بنا دینا : صوبے کا درجہ دینا : اہل صوبہ کے حال پر لانا : دہقانی بنا دینا۔

Provine : (v) [ OFr. 'Proaignier . '] (انگور وغیرہ کی بیل کو) پھیلانا : (اس کے سرے کو زمین میں گاڑ کر تاکہ جڑ پکڑ لے) : افزائش کرنا : جڑ پکڑنے کے لئے انگور وغیرہ کی بیل کو جھکا کر زمین میں گاڑ دینا۔

Proving : (a & n) (۱) Prove کا Present participle . (۲) اثبات : ثبوت۔

Proving ground : (n) (۱) وہ مقام جہاں سائنسی تجربات کئے جائیں: وہ جگہ جہاں سائنسی ایجادات کی صلاحیت یا درستگی کی جانچ کی جاتی ہو۔ (۲) وہ ا جگہ جہاں کوئی نیا تجربہ کیا جائے۔

Proving press : (n) ایک چھوٹی (عموماً دستی) چھپائی مشین جس میں پروف چھاپتے ہیں۔

Provision : (n) [ L. 'Provisio. '] (۱)فراہمی : بہم رسانی : سربراہی : اہتمام۔ (۲) پیش بینی : تیاری : تہیہ : تدارک: پیش بندی۔ (۳) (جمع) ذخیرہ : سامان : اشیائے خورد و نوش : (فوج) رسد : آذوقہ۔ (۴) قانونی قرار داد یا گنجائش : قانونی دفعہ یا شرط : دفعہ : گنجائش : شرط۔ (۵) (تاریخ) معاش کلیسائی پر تقرر : غیر خالی معاش کلیسا پر تقرر : کلیسائی وقف یا جاگیر پر (جگہ خالی نہ ہونے کے باوجود کسی جانشین کی ) تقرری۔ (۶) ہبۂ ارث بشخص غیر وارث : تخصیص ارث بہ غیر وارث۔ (۷) (جمع) مقررات۔

To make provision : سامان بہم پہنچانا : ذخیرہ فراہم کرنا : تدبیر کرنا۔

Provision : (v) اشیائے خورد و نوش بہم پہنچانا : رسد فراہم کرنا : سامان بہم پہنچانا : ذخیرہ فراہم کرنا : اسباب مہیا کرنا : ضروریات مہیا کرنا۔

Provision tree : (n) ایک امریکی درخت جو گرم خطوں میں ہوتا ہے اور جس کے پھل بڑے بڑے ، وزنی اور گیروا یا سرخی مائل بادامی رنگ کے ہوتے ہیں ، ان پھلوں کے بیج بھورے رنگ کے ہوتے ہیں اور کھائے جاتے ہیں۔

Provisional : (a) [ after med L. 'Provisionalis. '] وقتی : موقّتی : عارضی : کام چلاؤ : ہنگامی : وقتیہ : چند روزہ : قائم مقام۔

Provisional certificate : (n) کچی سند۔

Provisional diagnosis : (n) (طب) ہنگامی تشخیص۔

Provisional government : (n) کام چلاؤ سرکار : عارضی حکومت۔

Provisional measures : (n) عارضی تدابیر : ہنگامی اقدامات۔

Provisional substantive : (n) (صرف و نحو) مشروط مستقل۔

Provisionality : (n) عارضیت : عارضی پن : ہنگامی پن۔

Provisionally : (adv.) عارضی طور پر : وقتی طور پر : ہنگامی طور پر : چند روزہ : وقتیہ۔

Provisionalness : (n) عارضیت : عارضی پن : ہنگامی پن۔

Provisioner : (n) (۱) رسد رساں : خانساماں : میر سامان : داروغۂ توشہ خانہ : داروغۂ ذخیرہ : افسر رسد : آذوقہ رساں۔ (۲) غذا فروش : خوردنی فروش۔

Provisioning : (n) (فوج) رسد بندی۔

Provisionless : (a) بے سامان : بے سر و سامان : بلا سامان خوردو نوش : بے رسد۔

Provisionment : (n) فراہمیٔ سامان : رسد رسانی : سامان رسانی : ذخیرہ فراہمی۔

Provisions : (n) (۱)رسد : سامان : ذخیرہ : اشیائے خوردو نوش : اشیائے ضروریات : مقررات۔ (۲) (قانون) دفعات۔

Provisions of Oxford : (n) معاہدۂ آکسفورڈ : قواعد آکسفورڈ (وہ ہنگامی قوانین جو سائمن مونٹ فورٹ کی ہدایت پر انگلستان کے بیرون (Barons) نے بادشاہ کی مطلق العنانی روکنے کے لئے ۱۲۵۸ء میں بنائے تھے)۔

Proviso / Provisoes : (n) [ L. 'proviso . '] شرط : فقرۂ شرطیہ : استثنا فقرۂ استثنائیہ۔

Provisor : (n) [ L. 'Provisor. '] (۱) (تاریخ) صاحب پروانۂ تقرر

(خصوصاً وہ شخص جسے پوپ نے پروانہ عطا کیا ہو اور جس کی رو سے خدمت معاش خالی ہونے پر اسے تقرر کا حق ہو جاتا ھے) ۔ (۲) (کلیسائی رومن کیتھولک) وکار (Vicar) جنرل : مددگار اسقف اعظم یا اسقف یا اس کا قائم مقام ۔ (۳) (تاریخ) داروغۂ توشہ خانہ : میر سامان : خان ساماں : افسر رسد : داروغۂ ذخیرہ : خزانچی : خزانہ دار ۔

Statute of provisors : ایڈورڈ سوم کا ایکٹ ۲۵ (۱۳۵۰ء۔۵۱) جو پوپ کو اس طرح کا پروانۂ تقرر جاری کرنے سے روکنے کے لئے بنایا گیا ۔

Provisorily : (adv.) (۱) مشروط طور پر ۔ (۲) عارضی طور پر : وقتی طور پر : ہنگامی طور پر : چند روزہ : وقتیہ ۔

Provisory : (a) [ med. L. 'Provisorius. '] (۱) مشروط ۔ (۲) موقتی : ہنگامی : عارضی : کام چلاؤ : چند روزہ : قائم مقام : وقتیہ ۔

Provitamin : (n) [ f. Pro + Vitamin . ] بدل وٹامن : پر ووٹامن ۔

Provo : (n) [ abbrev. of Fr. 'Provocateur. '] حکومت دشمن یا نراجی شورشیوں کے ڈچ گروپ کا کوئی رکن جس کی پالیسی سرکار یا ارباب اقتدار کو اشتعال دلانے کی ہو ۔

Provocation : (n) [ L. 'Provocatio. ' ] (۱) پکار : بلاوا : دعوت : طلبی : حاضری کا حکم : تاکیدی دعوت : سمن ۔ (۲) التہاب : اشتعال : اشتعال طبعی : برانگیختگی : بر افروختگی : انگیزش : تحریک : شہ : اکساوا : بھڑکاوا ۔ (۳) باعث یا وجۂ اشتعال طبع : غیظ : غضب : طیش ۔

He did it under severe provocation : اس نے یہ کام اشتعال کے عالم میں کیا ۔

Provocative : (a) [ late L. 'Provocativus. '] (۱) محرک : مہیج : ہیجان آور : ہیجان خیز : اشتعال انگیز : ہیجان انگیز : طیش آور : بر انگیختہ کرنے والا : اکسانے یا بھڑکانے والا ۔ (۲) رغبت دلانے والا : اشتہا انگیز : شہوت انگیز ۔

Provocative : (n) (۱) محرک : مہیج : تحریک : اشتعال : اشتعال دینے والی چیز : باعث اشتعال : ہیجان خیز چیز ۔ (۲) بھوک یا شہوت کو ابھارنے والی چیز : (خصوصاً) قوت باہ کو بڑھانے والی دوا : مبہی دوا ۔

Provocatively : (adv.) ہیجان خیز طور پر : اشتعال انگیز طور پر : شہوت انگیز طور پر : بھڑکانے والے انداز میں : بھڑکا کر ۔

Provokable : (a) [ f. Provoke + - Abl. ]: جسے غضبناک کیا جا سکے : لائق اشتعال : مشتعل کئے جانے کے لائق : بر انگیختہ کئے جانے کے قابل : اشتعال پذیر : زود رنج ۔

Provoke : (v) [ L. 'Provocare. '] (۱) غضبناک کرنا : غصہ دلانا : غیظ وغضب میں لانا : طیش پیدا کرنا ۔ (۲) بر انگیختہ کرنا : اکسانا : تحریک دلانا : ہیجان پیدا کرنا : متہیج کرنا ۔ (۳) بھڑکانا : اشتعال دینا ۔ (۴) آمادہ کرنا : ترغیب دینا : بہکانا : ابھارنا : للچانا : للکارنا ۔ (۵) خفا کرنا : بیزار کرنا : چھیڑنا : تنگ کرنا ۔ (۶) باعث ہونا ۔

Provoked : (a) انگیختہ : متہیج : بھڑکایا ہوا : مشتعل : ملتہب : غضبناک : پراز غیظ و غضب : خفا : بیزار : تنگ ۔

Provoker : (n) اکسانے یا ابھارنے والا : تنگ کرنے والا : غصہ دلانے والا : بھڑکانے والا : مشتعل کرنے والا : ہیجان بپا کرنے والا : اشتعال آور یا ہیجان آور چیز یا بات : تحریک کنندہ ۔

Provoking : (a) اشتعال انگیز : طیش آور : غیظ آور : ہیجان انگیز : طیش آفریں : تحریک دلانے والا : برانگیختہ کرنے والا : غصہ دلانے والا : بھڑکانے والا : آمادہ کرنے یا بہکانے والا : ترغیب دہندہ : بیزار کن ۔

Provokingly : (adv.) اشتعال انگیز طور پر : طیش دلاکر یا دلاتے ہوئے : بیزار کرتے ہوئے : ہیجان انگیز طور پر : غصہ دلا کر : بھڑکا کر : ابھار کر : ترغیب دے کر ۔

Provost : (n) [Late OE. 'Propost . '] (۱) (جامعہ آکسفورڈ ، کیمبرج وغیرہ کے بعض کالجوں کا) پرووسٹ : صدر کلیہ : میر کالج ۔ (۲) (تاریخ) کسی مذہبی جماعت کا سردار : پیشوا ۔ (۳) بلدیۂ اسکاٹستان کا میر بلد (بعض شہروں میں اسے Lord Provost کہتے ہیں) ۔ (۴) کلیسائے جدید میں میر کلیسا ۔ (۵) (جرمنی وغیرہ میں کلیسائے پروٹسٹنٹ کا) میر کلیسا ۔ (۶) (تاریخ) کسی دفتر کا افسر : کسی جماعت کا حاکم : منتظم : داروغہ : نگراں : نگہبان : محافظ ۔ (۷) (فوج) پرووسٹ : فوجی پولس افسر : پرووسٹ مارشل : فوجی کوتوال ۔

Provost-cell : (n) فوجی قیدیوں کو رکھنے کی جگہ : فوجی سیل : فوجی حراست ۔

Provost court : (n) فوجی عدالت جو عموماً (دشمن کے) مقبوضہ علاقے میں ہونے والے چھوٹے موٹے جرائم کا فیصلہ کرنے کے لئے ہوتی ھے ۔

Provost-marshall : (n) (۱) (فوج) پرووسٹ مارشل : فوجی کوتوال

(چھاؤنی یا جنگ میں ) ۔ (۲) دوران جنگ میں صدر کوتوالی ۔ (۳) اس جنگی جہاز کا میر اسلحہ جس پر جنگی عدالت (کورٹ مارشل) کا اجلاس ہو۔ (۴) بعض نو آبادیوں کا افسر پولس ۔(۵)(فرانس) نیم فوجی افسر۔

Provost-sergeant : (n) فوجی پولس کا سارجنٹ : فوجی کوتوالی کا سارجنٹ ۔

Provostry : (n) کلیسا یا کالج کے پرووسٹ کا عہدہ یا اقتدار و اختیار۔

Provostship : (n) پرووسٹ کا عہدہ یا رتبہ : عہدۂ پرووسٹ : منصب پرووسٹ ۔

Prow : (n) [ Fr. 'Proue. '] (۱) جہاز یا کشتی کا پیش : دماغۂ کشتی : سر کشتی : سر جہاز : مہرہ ۔ (۲) (شعر) کشتی : جہاز ۔ (۳) سر کشتی جیسی چیز : آگے نکلی ہوئی نوکدار حصہ یا نوک (حیوانیات) آگے کا ابھار: پیش ابھار ۔

Prow : (a) [OFr. 'Prou. ' ] (قدیم) بہادر : سورما : دلیر۔

Prowed : (a) [ f. Prow(n)] دماغہ دار : مہرہ دار : جس میں پیش ابھار ہو۔

Prowess : (n) [ OFr. 'Proesce. '] بہادری : جواں مردی : شجاعت : دلیری : جرأت : ہمت : بسالت : مردانگی : ہمت مردانہ : بہادری کا کام : (خاص کر جمع) کارہائے جوانمردی ۔

Prowl : (v) [ Of. unkn. Origin .] (۱) پھرنا : اِدھر اُدھر پھرنا (خصوصاً کسی چیز کی تلاش میں ) : شکار یا لوٹ کی تلاش یا جستجو میں پھرنا : شکار یا لوٹ ڈھونڈتے پھرنا ۔ (۲) (مجازاً) اس طرح (کسی جگہ ، گلیوں وغیرہ میں ) پھرنا : شکار کو تلاش کرتے ہوئے (کسی جگہ یا علاقے کو) پار کر جانا : چور کی طرح ، خفیہ طور پر یا چپ چاپ گذر جانا یا پار کر جانا۔

Prowl : (n) شکار یا لوٹ کی جستجو میں پھرنا : تگ ودو : تجسس: تلاش : شکار کے پیچھے مارا پھرنا ۔

On or upon the prowl : لوٹ یا شکار کی تلاش میں پھرتا ہوا : تگ ودو میں : کوچہ گردی میں : جویا : جویاں ۔

Prowler : (n) لوٹ یا شکار کی تلاش میں پھرنے والا : کچھ ڈھونڈھتا ہوا پھرنے والا : کو چہ گرد : کاسہ لیس : طفیلی : پچھلگو : متجسس : متلاشی : جویاں : جویا : چور : لٹیرا : دغاباز۔

Prowlingly : (adv.) لوٹ یا شکار کی تلاش میں پھرتے ہوئے : کوچہ گردی کرتے ہوئے : کاسہ لیس ہو کر : طفیلی یا پچھلگو بن کر : پچھلگو ہو کر : جویاں انداز میں : دزدیدہ نگاہوں سے کچھ تلاش کرتے ہوئے ۔

Proxenus/ Proxenos / Proxeni : (n) [ mod. L.f. Gr. 'Proxenos.'] (عتیقیات یونان ) کسی ریاست کا شہری جو اس ریاست کا باشندہ بھی ہو مگر کسی دوسری ریاست کے ذریعہ اسے وہاں متعلقہ ریاست کے مفاد کی حفاظت و نگہداشت کے لئے مقرر کیا گیا ہو : پراکسینس ۔

Proxeny : (n) پراکسینس کا عہدہ یا کام : اس طرح کسی ریاست کے ذریعہ دوسری ریاستوں میں اپنے مفادات کی حفاظت کے لئے انہیں ریاستوں کے شہریوں کو مقرر کرنے کا قاعدہ یا نظام ۔

Proxically : (adv.) [ f. Proxy. ] وکالتاً : بعنوان وکیل : وکیل کی جانب سے ۔

Proximad : (adv.) [ f. as next. + -Ad. ] (تشریح) نقطۂ اتصال کی سمت میں : جوڑ کے رخ پر : نقطۂ اتصال کے رخ پر : اصل کی جانب ۔

Proximal : (a) [f. L. 'Proximus' . + -AL .] (تشریح ، حیاتیات ) قریبی : اتصالی : جو کسی جسم کے مرکز کی طرف یا نقطۂ اتصال کے رخ پر واقع ہو : جو کسی (عضو یا ہڈی وغیرہ کے) مبداء یا نقطۂ ابتداء کے رخ پر واقع ہو (بخلاف Distal ) ۔

Proximally : (adv.) قریبی یا اتصالی سرے کے رخ پر یا اس کے نزدیک : نقطۂ اتصال کے رخ پر : نقطۂ ابتداء کے رخ پر : راجع بہ اصل : اصل کی جانب : مرکز کے رخ پر : مرکزی مقام پر ۔

Proximate : (a) [ L. 'Proximatus. '] (۱) نزدیک ترین : قریب ترین : قریب(زمان ، مکان ، ترتیب، سلسلہ خیال وغیرہ میں ) ۔ (۲)متصل : بالکل نزدیک : قریب قریب : لگ بھگ : ملتا جلتا ۔ (۳) دیکھو Approximate ۔

Proximate analysis : (n) (کیمیا) جمعی تجزیہ ۔

Proximate cause : (n) (منطق) علت مستقیم : علت قریبہ ۔

Proximate causes : (n) (طب) اسباب قریبہ ۔

Proximate constituent/ -element : (n) (کیمیا) قریبی جزو ترکیبی یا قریبی عنصر : قریبی جزو اساسی : ان مرکبات میں سے کوئی ایک جن سے پیچیدہ تر مرکب براہ راست

بنایا جاتا ھے اور اس لئے تجزیاتی عمل میں جو سب سے پہلے ہاتھ آتا ھے ۔

**Proximate principle/ -constituent/ -element : (n)** دیکھو Proximate constituent

**Proximately : (adv.)** قریب قریب ؛ تقریباً ؛ قریبی طور پر ؛ قریب ترین ہو کر ؛ متصلاً ؛ بالکل نزدیك ہو کر ۔

**Proxime : (n)** Proximate Accessit کا روزمرہ مخفف ۔

**Proxime accessit : (phr)** [ L. phr. ] (اس شخص کے بارے میں کہا جاتا ھے جو وظیفه یا انعام وغیرہ جیتنے والے کے قریب ترین، اس کی پشت پر یا اس کے فوراً بعد ھے) وہ انعام یافتہ کے بالکل لگ بھگ پہنچ گیا ؛ اس میں اور انعام جیتنے والے میں ذرا سا فرق رہا ۔

**Proxime accessit : (n)** فہرست میں انعام جیتنے والے کا نام یا پوزیشن ؛ وہ شخص جو انعام جیتنے والے کی پشت پر، اس کے فوراً یا اس کے لگ بھگ ہو ۔

**Proximity : (n)** [ L. 'Proximitas. '] قریب ؛ نزدیکی (بہ لحاظ زمان و مکان) ؛ قرابت ؛ خویشی ؛ تقریب ؛ قربت (بہ اعتبار فطرت، رشته داری وغیرہ) ۔

**Proximity of blood : (n)** خویشی ؛ قرابت ؛ خونی رشته ۔

**Proximo : (adv.)** [ L. 'Proximo' (Sc. 'mense. ')] اگلے مہینے کا ؛ اگلے مہینے میں ؛ بماہ آئندہ ؛ آئندہ ماہ میں ؛ (علم النجوم) آئندہ ماہ کا ۔

**Proximo- : (comb.)** جزو ترکیبی بمعنی Proximal ۔

**Proximoceptor : (n)** (حیوانیات) مسی حاسه ؛ اتصالی حاسه ۔

**Proxy : (n)** [ contr. f. Procuracy. ] (۱) Procurator کا عہدہ یا کام ؛ نیابت ؛ وکالت ؛ قائم مقامی ؛ کسی کی جگه پر کام کرنا ؛ مختاری ؛ مختار یا وکیل کا تقرر ؛ اس طرح اس کو مفوضه اختیارات ؛ کسی وکیل یا مختار کی حیثیت سے کیا ہوا کام ؛ اثارنی یا نمائندہ کا کام ۔ (۲) عوضی نامه ؛ اختیار نامه جو کسی شخص کو کسی جلسه وغیرہ میں اپنی جانب سے ووٹ دینے کے لئے کوئی دیتا ھے ؛ اس طرح دیا ہوا ووٹ ۔ (۳) وکیل ؛ نائب ؛ مختار ؛ کارندہ ؛ نمائندہ ؛ قائم مقام ؛ (مجازاً) وہ چیز جو کسی چیز کے عوض کام میں لائی جائے ؛ شے بدل ؛ متبادل ۔ (۴) (جدید معنی) بیلٹ ؛ پرچۂ رائے دہندگی ؛ (جمع) الیکشن ؛ انتخاب ؛ انتخابات ۔

(۵) (قانون) مختار نامه ۔

**By proxy :** وکالتاً ؛ نیابتاً ؛ عوضاً ؛ عوض کے طور پر ؛ متبادل کے ذریعه ۔

**Marriage by proxy :** نیابتاً شادی ؛ وہ شادی جس میں مراسم عقد کی انجام دہی کا اختیار کسی دوسرے کو دے دیا گیا ہو ۔

**Married by proxy :** نیابتاً شادی کی ۔

**Voted by proxy :** نیابتاً رائے دہی ؛ وکالتاً ووٹ دیا ۔

**Voting by proxy :** وکالتاً رائے دہی ۔

**Proxy : (a)** نائب ؛ وکیل ؛ قائم مقام ؛ نیابت کرنے والا ؛ کسی کی بجائے کام کرنے والا ۔ (۲) وہاں ملنے والا (معدنیات) جہاں معمولاً کسی دوسرے معدن کے ملنے کی توقع ہو ؛ متبادل ۔ (۳) نیابتاً انجام دیا ہوا ؛ عوضی ؛ جو نیابتاً کیا گیا ہو ؛ جو وکیل کے ذریعه دیا گیا ہو ۔

**Proxy : (v)** متبادل معدن کے طور پر واقع ہونا ؛ ایسی جگه واقع ہونا جہاں کسی دوسرے معدن کے ملنے کی توقع ہو ۔

**Proxy marriage : (n)** شادی جس میں ایك ہی فریق موجود ہو اور دوسرے کی جانب سے اس کا وکیل ہو ؛ وکالتاً شادی ؛ عقد بالوکیل ۔

**Proxyhood/ -ship : (n)** نائب یا وکیل کا عہدہ یا کام ؛ نیابت ؛ وکالت ؛ مختاری ؛ قائم مقامی ؛ نمائندگی ۔

**Prozymogen : (n)** [ f. Pro + Zymogen. ] (حیاتیاتی کیمیا) قبل خمیر زا (مادہ) ۔

**Prude : (n)** [ Fr. 'Prude. '] وہ عورت جو اپنی بات چیت، نشست و برخاست اور برتاؤ میں بہت بنتی ہو ؛ لئے دیئے ؛ وہ عورت جو جنسی تعلقات میں حد سے زیادہ اور بے جا طور پر محتاط ہو ۔

**Prudence : (n)** [L. 'Prudentia.'] چوکسی ؛ ہوشیاری ؛ زیرکی ؛ دور اندیشی ؛ حزم ؛ احتیاط ؛ کفایت شعاری ؛ مآل اندیشی ؛ (نفسیات) مصلحت اندیشی ۔

**Prudent : (a)** [ L. 'Prudens. '] (۱) ہوشیار ؛ زیرک ؛ چوکس ؛ مصلحت اندیش ؛ دانا ؛ محتاط ؛ دور اندیش ؛ مصلحت بین ؛ عاقل ؛ کاردان ۔ (۲) (طور، عمل وغیرہ) دانشمندانه ؛ دور اندیشانه ؛ مصلحت اندیشانه ؛ دور اندیشی کا ؛ عاقلانه ؛ دانشمندی کا ؛ سمجھداری کا ؛ مدبرانه ؛ حزم

Prudish : (a) [ f. Prude + - Ish. ] بناوٹی شرم والی : جنسی تعلقات میں بے جا طور پر محتاط : لئے دیئے رہنے والی۔

Prudishly : (adv.) لئے دیئے اندازمیں : بناوٹی شرم کے ساتھ : غیر ضروی طور پر محتاط رہ کر : بے جا حزم و احتیاط کے ساتھ۔

Prudishness : (n) دیکھو Prudery

Pruina : (n) [ L. ] (نباتیات) پالا : بھبھوت ۔

Pruinate : (a) [ f. Prec. + Ate. ] (تاریخ طبیعیات) پالامارا : کہرزدہ : کہر آلود : لونی لگا : (نباتیات) بھبھوتیہ : پالا آلود : پالے سے ڈھکا ھوا ۔

Pruinescence : (n) [ f. Pruina + - Escence. ] پالامارا ھوا ھونے کی حالت : پالازدگی : کہر زدگی : لونی : بھبھوت : (نیز) وہ سفوف جو اس حالت میں پیدا ھو جاتا ھے۔

Pruinose : (a) دیکھو Pruinate

Pruinosity : (n) دیکھو Pruinescence

Pruinous : (a) دیکھو Pruinose

Prune : (n) [ f. L. 'Pruna', Pl. of 'Prunum . '] (۱) پرون : پلم : آلوچه : خشک آلو بخارا : (نباتیات) خشک پلم : آلو بخارا (نیز Dry prune) ۔ (۲) (خصوصاً مجازاً) ارغوانی رنگ (پلم کے رس کا) ۔

Prune : (v) [ f. OFr. 'Proignier' .] (۱) ( اکثر down کے ساتھ ) چھانٹنا ( درخت وغیرہ کی بڑھی ھوئی شاخیں) : تراشنا : قطع و برید کرنا : کاٹ چھانٹ کرنا : کاٹ چھانٹ کر آراستہ کرنا۔ (۲) (away , off کے ساتھ) (شاخیں، ٹہنیاں وغیرہ) کاٹنا : چھانٹنا ۔ (۳) (مجازاً) (کتاب وغیرہ کو حشو و زوائد سے ) پاک کرنا : مبرا کرنا۔

Prune : (v) [ f. OFr. 'Poroindre. '] (۱) (پرندوں کا) چونچ سے اپنے بالوں کو سنوارنا : کریز کرنا ۔ (۲) (کسی کو) نک سک سے درست کرنا یا ھونا : آراستہ کرنا یا ھونا : بنانا سنوارنا : سجنا سنوارنا : بننا سنورنا : سجانا سنوارنا : مزین کرنا ۔

Prune-purple : (n) ارغوانی رنگ : پرون کے رس جیسا ارغوانی رنگ ۔

Prune-tree : (n) (۱) پلم کا درخت : درخت آلوچه ۔ (۲) مغربی ہندوستان کا ایک درخت جس کی لکڑی شہتیر یا دیگر عمارتی کاموں میں آتی ھے ۔

و احتیاط والا ۔

Prudential : (a) (۱) محتاط : زیر کانہ : مصلحت اندیشانہ : دانائی کا: عاقلانہ : مدبرانہ : دور اندیشانہ : دانشمندانہ : احتیاطی: احتیاط آمیز : مصلحت آمیز ۔ (۲) چوکسی : مصلحت بینی یا دور اندیشی سے کام لینے والا : (جدید انگلستان میں) جو کسی معاشرے ، شہر وغیرہ کے معاملات کو برتنے کے لئے مقرر کیا گیا ھو ۔

Prudential : (n) (جمع) معاملات حزم و احتیاط : (خصوصاً امریکا میں) مقامی حکومت اور انتظامیہ کے معاملات جن کے لئے عدالتوں کا دروازہ کھٹکھٹانے کی ضرورت نہیں ھوتی ۔

Prudential motives : (n) محتاط مقاصد (منشا) ۔

Prudential policy : (n) محتاط مصلحت ۔

Prudentialism : (n) احتیاط کوشی : احتیاط کشی : اصول احتیاط : احتیاط کاری : مراعات حزم و احتیاط : حزم و احتیاط پر مبنی اصول زندگی یا نظام حیات : فلسفۂ احتیاط ۔

Prudentialist : (n) احتیاط کوش : احتیاط کیش : احتیاط مند : احتیاط پرست : احتیاط کار : محتاط ۔

Prudentiality : (n) احتیاط : حزم : دانائی : تدبیر : زیرکی : مصلحت بینی : چوکسی : احتیاط کی صفت ، فطرت یا خاصیت۔

Prudentially : (adv.) احتیاطاً : ازروئے احتیاط : ازراہ عاقبت اندیشی : ازراہ تدبیر و دانشمندی : چوکسی سے : محتاط انداز میں : مدبرانہ : عاقلانہ

Prudentialness : (n) دیکھو Prudentiality

Prudently : (adv.) ھوشیاری سے : مصلحت اندیشی سے : احتیاط سے : محتاط طور پر : مدبرانہ : عاقلانہ : دانشمندی سے : حزم و احتیاط کے ساتھ ۔

Prudery : (n) [ f. Prude + Ery. ] بناوٹی شرم و حیا : رفتار و گفتار یا نشست و بر خاست میں بے جا حزم و احتیاط : لئے دیئے رہنا : جنسی تعلقات میں بے جا طور پر محتاط ھونا۔

Prudhomme : (n) [ Fr. 'Prud' homme. '] (۱)(تاریخ) بہادر و دانا شخص : نائٹ یا جاگیر دار جسے جیوری کے کام کے لئے یا مجلس شوری میں بلایا جاتا تھا ۔ (۲) اس فرانسیسی عدالت کا رکن جو مزدوروں کے معاملات کے تصیفے کے لئے قائم کی گئی تھی ۔

Prunella : (n) [ Of unkn. origin. ] (۱) ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو پہلے گریجویٹوں ، پادریوں اور بیرسٹروں کے گاؤن کے لئے استعمال ہوتا تھا بعد میں زنانہ جوتے کی اوگی کے لئے استعمال ہونے لگا ۔ (۲) (توصیفاً) اس قسم کے ریشمی کپڑے کا بنا ہوا یا اس پر مشتمل ۔

Leather and Prunella : معمولی قسم کی چیز : معمولی لباس ۔

Prunella : (n) [Bot. L. alt. of 'Brunella'. ] (۱) (نباتیات) ایک قسم کی بوٹی : ورم لوزہ وبا (بوٹی) : نعناع کی قسم کی ایک بوٹی ۔ (۲) (طب) ورم لوزہ : سوزش گلو : درد گلو : گلے کا ایک عارضہ جس میں بخار بھی رہتا ہے۔

Prunella salt/ Prunelle-salt : (n) ایک شورہ دار دوا جو ورم لوزہ میں مفید ہے ۔

Prunello : (n) [ altered f. It. 'Prunella', olim. of 'pruna.'] بہترین قسم کا پرون( Prune ) جو گرین گیج سے بنایا جاتا ہے ۔

Pruner : (n) [f. Prune(v). ] درختوں یا جھاڑیوں کو کاٹ چھانٹ کر درست کرنے والا : سرشاخہ زن : مصحح : اصلاح کنندہ : تصحیح کنندہ ۔

Prunes and prism(s) : (phr.) چبا چبا کر بات کرنے کا انداز ۔

Pruning : (n) [ f. Prune (v) + - Ing. ] شاخ تراشی : درختوں یا جھاڑیوں کی شاخوں کو تراش کر درست کرنا : کاٹ چھانٹ : قطع و برید : (جمع) چھانٹی ہوئی شاخیں ، وہ حصے جنہیں کاٹ چھانٹ کر الگ کر دیا گیا ہو : مقطوعات ۔

Pruning hook : (n) شاخ تراش قلابہ : شاخ تراش قینچی ۔

Pruning knife : (n) شاخ تراش چاقو ۔

Pruning shear : (n) باغبانی قینچی ۔

Prunt : (n) [ Origin doubtful. ] آرائشی شیشے کا ٹکڑا جو کسی آرائشی ظرف (مثلاً گلدان وغیرہ) پر رکھا جاتا ہے : (نیز) وہ اوزار جن کی مدد سے یہ شیشہ ڈھالا جاتا ہے یا اس پر نقش و نگار بنائے جاتے ہیں ۔

Prunted : (a) اس طرح کے نقوش سے آراستہ کیا ہوا ۔

Prunus : (n) [ L. ] (۱) (نباتیات) درختوں اور جھاڑیوں کی ایک قسم جس کے پھل گٹھلی دار ہوتے ہیں ، پلم یا آلوچہ بھی اسی میں شامل ہے : جنس بادام ۔ (۲) (مشرقی ظروف سازی میں) چینی کے برتنوں پر اس درخت کی چینی اور جاپانی جنسوں کے نقش و نگار ۔

Prunus Amygdalus : (n) بادام ۔

Prunus Armaniaca : (n) خوبانی : خرمانی ۔

Prunus Bokhariensis : (n) آلو بخارا ۔

Prunus Cornuta : (n) جامن ۔

Prunus decoration : (n) (ظروف سازی میں) چینی کے برتنوں کی وہ آرائش جو Prunus کی چینی اور جاپانی جنسوں کے نقش و نگار پر مشتمل ہوتی ہے ۔

Prunus Domestica : (n) آلو چہ ۔

Prunus Persica : (n) شفتالو : آڑو ۔

Prurience : (n) [ f. as Prurient + - Ence . ] (۱) چُل : چلچلی : چلچلاہٹ : کھجلاہٹ : سخت خواہش : کھجلی : (طب) خارش : حِکّہ ۔ (۲) (مجازاً) ذہن کی چلچلاہٹ : ذہنی خواہش : ذہنی چلچلاہٹ : فحش خیالی ۔ (۳) ناپاک خیالات کی طرف میلان : شہوت پرستانہ خیالات کی جانب میلان : (طب) شدید شہوت : شہوت : شہوانی خواہش : خواہش نفس ۔

Pruriency : (n) [ f. as prec. + - Ency. ] (۱) (مجازاً) ذہنی چلچلاہٹ کی حالت یا صفت : خواہش نفسانی ۔ (۲) ناپاک خیالات کی طرف میلان : شہوت پرستانہ خیالات کی جانب میلان : شہوت : شہوانی خواہش : خواہش نفس ۔

Prurient : (a) [ L. 'Pruriens'. ] (۱) فحش خیالات کا دلدادہ : دل میں گندے خیالات پالنے والا : نفس پرست : ہوسناک : ہوس پرست : شہوت پرست : شہوت انگیز : ناپاک ذہن والا : (طب) فحش خیال ۔ (۲) (طب) خارش دار : خارش خیز ۔ (۳) (شاذ) راز جوئی کی چُل رکھنے والا : معیوب خواہشیں رکھنے والا ۔ (۴) (بچہ) جو ذہنی اور جسمانی طور پر جوان ہو گیا ہو یا جوان ہونے سے پہلے ہی اس کے اطوار (حرکات و سکنات اور خیالات) جوانوں کے سے ہوں ۔

Pruriently : (adv.) فحش خیالی سے : ناپاک خواہشوں سے بیتاب ہو کر : ہوسناک طور پر : شہوت پرستانہ ۔

Pruriginous : (a) [ late L. 'Pruriginosus. '] خارشی : کھجلی دار :

خارش زدہ : خارش کا : خارش جیسا : کھجلی والا : جسے کھجلی ہو ۔

**Prurigo** : (n) [ L. ] خارش : کھجلی : حکہ ورمی، ایک جلدی بیماری جس میں شدید خارش ہوتی ہے ۔

**Pruritus** : (n) [ L. f. 'Prurire'. ] خارش : (خصوصاً) وہ جلدی خارش جس میں بظاہر دانے نہ ہوں مگر کھجلاہٹ بہت ہو : سخت خارش : حِکہ (نیز مجازاً)۔

**Pruritus ani** : (n) حِکۃُ المقعد : مقعد کی کھجلاہٹ ۔

**Prusik knot** : (n) [ f. the name 'Prusik'. ] ایک قسم کی گرہ جو اوپر چڑھنے کے لئے رسے میں لگائی جلتی ہے ، یہ وزن پڑنے سے کس جاتی ہے اور وزن نہ ہونے پر اسے آگے سرکایا جا سکتا ہے ۔

**Prussia** : (n) پروس : پرشیا ۔

**Prussian** : (a) [ f. 'Prussi 'a' people belonging to the Baltoslavic Group. ] پرشیائی : اہل پرشیا کا یا ان سے متعلق : (نیز اشیا) جو پرشیا سے آئی ہوں (یا ایسا مشہور ہو) ۔

**Prussian** : (n) اہل پرشیا : باشندۂ پرشیا : پرشیا کا رہنے والا : پرشیائی ۔

**Prussian blue** : (n) نیل فرنگی : پرشیائی نیلا رنگ : گہرا رنگ (جسے برلن کے رنگ ساز نے دریافت کیا تھا) : نیز مٹر کی ایک قسم ۔

**Prussian brown** : (n) پرشیائی بھورا رنگ (جو نیل فرنگی سے مستخرج یا اس سے متعلق ہے) ۔

**Prussian carp** : (n) پرشیائی کارپ : پرشیائی سیم ماہی جو عام سیم ماہی سے چھوٹی ہوتی ہے : چھوٹی قسم کی کارپ مچھلی۔

**Prussian green** : (n) پرشیائی سبز رنگ (جو نیل فرنگی سے مستخرج یا اس سے متعلق ہے) ۔

**Prussianism** : (n) پرشیائی آداب و اخلاق یا نظام سلطنت ۔

**Prussianize** : (v) پرشیانا : پرشیائی بنانا : پرشیائی رنگ میں رنگنا یعنی اس اصول میں جذب کر لینا کہ قوم کی خاطر افراد کی قربانی کر دینا روا ہے : تنظیم یا کردار کے اعتبار سے پرشیائی بنا دینا ۔

**Prussiate** : (n) [ Fr. 'Prussiate'. ] (کیمیا) پروسک ایسڈ کا نمک ۔

**Prussic** : (a) [ Fr. 'Prussique. ] (کیمیا) پرشیائی نیلی رنگ سے متعلق یا اس سے نکلا ہوا : نیل فرنگی سے متعلق یا اس سے مستخرج ۔

**Prussic acid** : (n) ترشہ ارزق : نیل ترشہ : نیل تیزاب : ایک زہریلی دوا (ہائیڈرو سائنک ایسڈ) ۔

**Prut** : (int. & n) [imit. repr. a light explosive sound.] (۱) (فجائیہ) اہانت یا تحقیر کے طور پر بولتے ہیں ۔ (۲) رائفل دغنے کی آواز ۔

**Pry** : (n) [ f. Pry (v). ] (۱) تاک جھانک : ٹوہ : جستجو : راز جوئی : جاسوسی ۔ (۲) ٹوہ میں لگا رہنے والا : راز جو : جستجو میں لگا رہنے والا : تاک جھانک کرنے والا : بھیدی : کھوجی : جاسوس ۔

**Pry** : (n) [ f. Prize (v). ] (بول چال ، امریکا) (کسی چیز کو کھولنے یا اٹھانے کا) بیرم یا سبل ۔

**Pry** : (v) [ of unkn. origin. ] (۱) کھوج میں لگنا : تلاش کرنا : جستجو کرنا : (اکثر about یا into کے ساتھ) دیکھنا : تکنا : جھانکنا : تاک جھانک کرنا : غور سے دیکھنا ۔ (۲) (کسی کے معاملات وغیرہ کی خواہ مخواہ) ٹوہ لگانا : تفتیش کرنا : دریافت کرنا : معلوم کرنا : راز جوئی کرنا : بھیدی بننا : جاسوسی کرنا ۔

**Pry** : (v) [ Evolved f. Prize(v) ] بیرم سے زور لگانا : بیرم کے ذریعہ کسی چیز کو اٹھانا یا کھولنا ۔

**Pryce** : (n) شکار سے متعلق محاورہ ۔

**Prying** : (n) دیکھو Pry(n)

**Prying** : (a) تاک جھانک کرنے والا : تاکنے والا : ٹوہ لگانے والا : راز جو : بھیدی : جاسوس : جستجو میں رہنے والا ۔

**Pryinlgy** : (adv.) متجسسانہ طور پر : راز جویانہ طریقے سے : جاسوسانہ طرز سے : ٹوہ میں لگ کر ۔

**Pryse/ Pryce** : (n) [ OFr. 'prise'. ] شکار سے متعلق محاورے میں مستعمل ہے : مثلاً ۔

To blow the pryse : سگنل کے طور پر بگل بجانا کہ ہرن ہاتھ آ چکا ہے ۔

**Prytanes** : (n) Prytanis کی جمع ۔

**Prytaneum** : (n) [ L. -Gr. 'Prytaneion. ] (عتیقیات یونان) دیوان عام : (خصوصاً) سفیروں اور امیروں ، سینٹ کے

صدر اور خاص معزز اور سرآوردہ حضرات کے استقبال کا کمرہ : (تاریخ) دیوان معززین ۔

**Prytanis/ Prytanes : (n)** [L. -Gr. 'Prytanis.'] (۱) قدیم ایتھنز میں پانچ سو اراکین کی کاؤنسل کی حکمراں جماعت (یا ڈویژن) کا کوئی کارکن : دیکھو Prytany ۔ (۲) یونانی ریاست کا چیف مجسٹریٹ ۔ (۳) صدر ۔

**Prytany : (n)** ایتھنز کی پریسیڈنسی کے زمانے میں وہاں کی پانچ سو اراکین والی کاؤنسل کے دس ڈویژن میں سے کوئی ایک : (نیز) پانچ ہفتوں کی وہ مدت جس کے دوران ہر ایک ڈویژن کی حکمرانی ہوا کرتی تھی ۔

**PS :** لاطینی کے Post Seriptum کا مخفف : دیکھو Post-Script ۔

**Psalm : (n)** [OE. 'Psalm , psealm'.] (۱) مناجات : بھجن : مزمور : سرود روحانی : زبور ۔ (۲) The Book of Psalm کی کوئی مناجات ۔

**The Book of Psalms :** حضرت داؤد کے بھجن یا مناجاتیں : مناجات نامہ : وہ کتاب جس میں حضرت داؤد کی مناجاتیں ہوں ۔

**The Psalm of David :** زبور : مناجات داؤدی : مزامیر داؤد : کتاب زبور ۔

**Psalm : (v)** [ OE. 'Psealmian .'] مناجات کرنا : بھجن گانا : مناجات خوانی کرنا ۔

**Psalm-book : (n)** مزامیر نامہ : مناجات نامہ ۔

**Psalmist : (n)** [ late L. 'Psalmista .'] (۱) مصنف زبور : حضرت داؤد جنہیں کتاب مناجات کا مصنف تصور کیا جاتا ہے ۔ (۲) (کلیسائی تاریخ) کلیسائی سرود خواں جماعت کا بچہ ۔

**The Psalmist :** حضرت داؤد : مصنف زبور ۔

**Psalmodial / Psalmodic/ -al : (a)** [ f. Psalmody + -ic. ] بھجن سرایانہ : بھجن سرائی کا یا اس سے متعلق : جس میں مناجات خوانی یا بھجن سرائی کی خصوصیت یا انداز ہو ۔

**Psalmodist : (n)** [f. Psalmody + -ist . ] بھجن خواں : مناجات خواں ۔

**Psalmodize : (v)** [ med. L. 'Psalmodizare'.] بھجن گانا : بھجن سرائی کرنا : مناجات خوانی کرنا ۔

**Psalmody : (n)** [ late L. 'Psalmodia'. ] (۱) مناجات گانے کا فن یا مشق خصوصاً جماعت جماعت کی عبادت میں ۔ (۲) مناجات کی ترتیب (گانے کے خیال سے) : اس طرح مرتب کی ہوئی مناجاتیں یا بھجن (بحیثیت مجموعی) ۔

**Psalmody : (v)** بھجن گا کر عبادت کرنا : بھجن سرائی کرنا : مناجات خوانی کرنا ۔

**Psalter : (n)** [ OE. '(P) Saltere.'] (۱) کتاب زبور : اس کا کوئی نسخہ مثلاً Latin , English , Prayer-book , Scotch Metrical Psalter ) ۔ (۲) دیکھو Our Lady's Psalter ۔ (۳) کتاب مناجات (خصوصاً وہ جو کلیسائی عبادت میں پڑھنے یا گانے کے لئے ترتیب دی گئی ہو) ۔ (۴) بعض قدیم آئرستانی منظوم رسالوں پر بھی اطلاق ہوتا ہے (مثلاً Psalter of Cashal وغیرہ) ۔

**Our Lady's Psalter :** وظیفوں کی کتاب (چونکہ اس میں اتنے ہی (۱۵۰) تحیہ وسلام (حضرت مریم سے متعلق) ہیں جتنی کہ زبور میں مناجاتیں ہیں) ۔

**Psalterial : (a)** [ f. Psalterium + -AL. ] (تشریح ، حیوانیات) معدۂ سوم کا یا اس سے متعلق ۔

**Psalterian : (a)** [ f. Psaltery + -An. ] سرود کا یا اس جیسی آواز والا : سرود جیسا : تیرہ تارا جسا چنگ نما ۔

**Psalterien : (n)** [ME. ] (موسیقی) تیرہ تارا : سرود : ستار : بربط : چنگ : قدیم اور وسطی زمانے کا باجا جو انگشت مضراب کے ذریعہ بجتا تھا ۔

**Psalterium : (n)** [L.] (تشریح ، حیوانیات) دماغ کی زیریں سطح کا حصہ جہاں ستار کے تاروں جیسے خطوط کے نشانات ہیں : (جگالی کرنے والے جانوروں کا) تیسرا معدہ : معدۂ سوم : ہزارلا ۔

**Psaltery : (n)** [ ME. 'Sautre , Sautrie.' ] دیکھو Psalterion

**Psammite : (n)** [ f. Psamm- + - Ite. ] (ارضیات) سنگ ریگی : ریتیلی چٹان ۔

**Psammitic : (a)** (ارضیات) ریگی : ریتیلی ۔

**Psammo-/ Psamm- : (comb.)** یونانی لفظ Psammos سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "بالو" "ریت" "ریگ" (جو سائنسی اصطلاحوں میں آتا ہے) ۔

**Psammolithic : (a)** (ارضیات) ریتیلی چٹانوں والا : مشتمل بر سنگ

ریگی ؛ ریتیلے پتھروں پر مشتمل ۔

Psammophile : (a) (نباتیات) ریگ پسند (پودا) ؛ ریت پر اگنے والا (پودا) ۔

Psammophilous : (a) (حیاتیات) ریگ باش ؛ ریگستانوں میں ریتیلی زمین پر اگنے والا (پودا) ؛ ریگ پسند ؛ ریتیلی مٹی میں اگنے والا ۔

Psammophyte : (n) (نباتیات) ریگی پودا ؛ ریگستانوں میں یا ریتیلی زمین پر اگنے والا پودا ۔

Psammous : (a) شن دار ؛ ریتیلا ؛ ریت آمیز ۔

Psammous urine : (n) ادرارشن دار ؛ ریت آمیز پیشاب ۔

Psarolite : (n) [f. Gr. 'Psaros + litos. '] (معدوم)سلیکا آمیز یا متحجر فرن جو سرخ ریتیلے پتھروں میں پایا جاتا ہے ؛ چتکبرا پتھر (اس کو تراشنے پر داغ داغ نظر آتا ہے)۔

Pschent : (n) [ Gr. f. Egypt. p-Skhent. '] متاخرین فراعنۂ مصر کے سرکاتاج (جو متحد ہونے سے پہلے مصر کے دونوں حصوں کے فراعنہ پہنتے تھے اور اتحاد کے بعد دونوں تاجوں کو ملا کر ایک بنا لیا گیا )۔

Psechridae : (n) [mod. L. f. 'Psechrns' . ] قدیم دنیا کے مکڑوں کا ایک خاندان ۔

Pselaphidae : (n) [ mod. L. f. 'Pselaphus' . ] چھوٹے بھونروں کا ایک خاندان ۔

Pselaphus : (n) [ mod. L. f. Gr. 'Psalaphan'. ] چھوٹے بھونروں کی ایک جنس ۔

Psephism : (n) [Gr. 'Psephisma' .] (عتیقیات یونان) ڈگری بذریعہ رائے عامہ ؛ وہ ڈگری جو عامۃ الناس (خصوصاً اہل ایتھنز) کی رائے پر مبنی ہو ۔

Psephite : (n) [ Fr. 'Psephite' . ] (ارضیات) سنگریزہ ۔

Psephitic : (a) (ارضیات) سنگ ریزی ۔

Psephological : (a) [ f. Psephology. ] انتخابی یا رائے دہندگی کے رحجانات کے علمی مطالعے سے متعلق ۔

Psephologist : (n) انتخابات یا رائے دہندگی کے رحجانات میں علمی مہارت رکھنے والا ۔

Psephology : (n) [ Gr. 'Psephos' + -Logy. ] انتخابات کا سائنسی مطالعہ ؛ انتخابات یا رائے دہندگی کے رحجانات کا مطالعہ ۔

Psetla : (n) [ mod. L. ] لمبی چپٹی مچھلیوں کی ایک جنس میں یورپی ٹربٹ ( Turbot ) بھی شامل ہے ۔

Pseud : (a) [ abbrev. of Pseudo . ] جعلی ؛ مصنوعی ؛ نقلی ؛ بناوٹی ؛ جھوٹا ؛ ساختہ ؛ ادعائی (خصوصاً دماغی معاملات یا ظاہر دیواروں کے متعلق ) ۔

Pseud : (n) نقلی شخص ؛ ادعائی یا جھوٹا شخص ۔

Pseud- : (comb.) جعلی ؛ مصنوعی ؛ نقلی ؛ بناوٹی ؛ جھوٹا ؛ ساختہ ؛ ادعائی ۔

Pseudaesthesia : (n) [ mod. L. ] (مرضیات) جھوٹا یا ناقص احساس (مثلاً جو کسی عضو بریدہ میں ہو) ؛ خیالی حس ؛ فریب حس ۔

Pseudandry : (n) کسی عورت کا مردانہ نام رکھنا (مثلاً فرضی یا قلمی نام ) دیکھو Pseudgyny ۔

Pseudapogamy : (n) (نباتیات) کاذب انمل زو اجیت ۔

Pseudarthrosis : (n) مفصل کاذب ؛جھوٹا جوڑ (جو ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کے سروں پر نہ جڑنے کی حالت میں ریشہ دار نسیجوں کے ذریعہ بن جاتا ہے) ؛ نیز ہڈیوں کا غلط یا خلاف معمول جوڑ۔

Pseudatoll : (n) مرجان کاذب ؛ مرجانی چٹانوں کا حلقہ نما یا جزیرہ نما جو اصل مرجانی چٹانوں پر مشتمل نہ ہو ؛ حلقۂ مرجان کاذب ؛ جزیرۂ مرجان کاذب ۔

Pseudaxis : (n) (نباتیات) پیوستہ ساق ۔

Pseudechic : (a) افیعانہ ؛ آسٹریلیائی زہریلے سانپ کی جنس سے متعلق ۔

Psuedeuchis : (n) (حیوانیات) آسٹریلیائی زہریلے سانپوں کی ایک جنس ؛ ایک قسم کا زہریلا سانپ ؛ افعی ؛ بھجنگ ؛ کالا ناگ ۔

Pseudelephant : (n) (حیوانیات) ہاتھی سے مشابہ حیوان ؛ فیل کاذب ؛ فیل مانند حیوان (مثلاً Mastodon ) ۔

Pseudembryo : (n) (حیوانیات) جنین کاذب ؛ جھوٹا پہل روپ (ایک اصطلاح جس کا اطلاق بحری خارپشت ، ستارہ ماہی

اور اسپنجوں میں مختلف پھل روپی شکلوں میں ہوتا ھے )۔

Pseudembryonic : (a) جنین کاذب کا یا اس سے متعلق : جھوٹے پھل روپ سے متعلق ۔

Pseudemys : (n) Sliders خوردنی کچھوا : کچھوؤں کی ایك جنس میں بھی شامل ہیں جنہیں جنوب مشرقی امریکا میں کھایا جاتا ھے ۔

Pseudepigraph : (n) جعلی تصنیف : وہ کتاب جس پر اصل مصنف کی بجائے کسی اور کا نام ہو : یہودیوں کی جعلی کتابوں میں سے کوئی ۔

Pseudepigrapha : (n) [ Gr. 'Pseudepigraphos'. ] جعلی تصنیفات : خصوصاً یہودیوں کی بعض غیر مستند تصنیفیں جو عہد عتیق کے انبیاء وغیرہ کی طرف منسوب کی جاتی ہیں۔

Pseudepigraphal / Pseudepigraphic/-al /Pseudepigraphous : (a)
مصنوعی : جعلی : نقلی ۔

Pseudepigraphy : (n) کسی کی تصنیف کو اپنے نام سے شائع کر دینا : جھوٹا مصنف بننا : دوسرے کی کتاب پر اصل مصنف کی بجائے اپنا نام چھپوا دینا ۔

Pseudepiscopacy / Pseudepiscopy : (n) اسقفیت کاذب : کاذب حکومت اسقفی : جعلی اسقفوں کی حکومت ۔

Pseudimago : (n) (حیوانیات) زیرا ماگو : کاذب اتم روپ : نقلی پھل روپ : مصنوعی ابتدائی روپ ۔

Pseudo : (a) [ The element Pseudo- as a Seprate word. ] جعلی : مصنوعی : نقلی : بناوٹی : جھوٹا : ساختہ : ادعائی ۔

Pseudo - / Pseud- : (comb.) یونانی لفظ Pseudos سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی : کاذب : جھوٹا : بے اصل : ادعائی : جھوٹ کا : بظاہر جعلی : نقلی : بناوٹی : مصنوعی : جعلی طور پر۔

Pseudo acid : (n) ناقص تیزاب : ترشۂ کاذب : تیزاب کاذب : ایك مرکب جسے حامل تیزاب تو نہیں سمجھا جاتا لیکن وہ ایك مساوی مرکب میں جو دراصل ایك تیزاب ھے تبدیل ہونے کی صلاحیت رکھتا ھے ۔

Pseudo-carp : (n) (نباتیات) کاذب ثمر : جھوٹا پھل : جھٹپھل : میوہ نما۔

Pseudo-carpous : (a) جھٹپھلا: جھوٹے پھل والا ۔

Pseudo-Catholic : (a) مصنوعی کیتھولك : مدعی کیتھولك : جسے غلط طور پر کیتھولك کہا جاتا ھے ۔

Pseudo-Catholic : (n) وہ شخص جو کیتھولك نہ ہو مگر کیتھولك کہا جاتا ھے ۔

Pseudo-Christ : (n) [ ecc. L. 'Pseudochristus'. ] مسیح کاذب : عیسیٰ یا مسیح ہونے کا غلط دعویٰ کرنے والا : مسیح الدّجّال : دجال ۔

Pseudo-Christian : (a) کاذب مسیحی : جھوٹ موٹ کا عیسائی : مصنوعی یا نقلی طور پر عیسائی کہا جاتا ہو یا عیسائی نہ ہو مگر خود کو عیسائی ہونے کا دعویٰ کرے (نیز بطور اسم)۔

Pseudo-classic : (a) جعلی یا مصنوعی کلاسك : جو غلطی سے کلاسك سمجھ لیا گیا ہو۔

Pseudo-concept : (n) (نفسیات) تصور خام۔

Pseudo-emotions : (n) کاذب جذبات ۔

Pseudo-Gothic : (a) کاذب یا مصنوعی گوتھی طرز کا۔

Pseudo-martyr : (n) کاذب شہید : جعلی شہید ۔

Pseudo-patient : (n) (طب) مکری مریض : مکار مریض : نقلی مریض : کاذب مریض : بنا ہوا مریض : جھوٹ موٹ کا بیمار ۔

Pseudo-solution : (n) (کیمیا) لسوّنتی محلول : (نفسیات، تعلیمات) خام حل ۔

Pseudoangnia : (n) (طب) کاذب درد سینہ ۔

Pseudoaquatic : (a) (نباتیات) غلطابی (غلط+ آبی) : جو مرطوب یا گیلے مقامات پر اُگے مگر صحیح معنوں میں آبی نہ ہو۔

Pseudoarchaic : (a) جعلی قدیم : قدیم نما : مصنوعی قدیم۔

Pseudoarchaism : (n) کاذب قدامت پسندی : مصنوعی قدامت پسندی ۔

Pseudoarchaist : (n) جعلی قدیم چیز بنانے والا یا استعمال کرنے والا: مصنوعی قدیم الفاظ ایجاد کرنایا استعمال کرنے والا۔

Pseudoarthrosis : (n) دیکھو Pseudarthrosis

Pseudobranch : (n) (حیوانیات) ناقص خیشوم : جھوٹا گلپھڑا : الحاق گلپھڑا جو عموماً چھوٹا اور Epithelium کے

نیچے چھپا ہوتا ہے۔

**Pseudobranchus : (n)** [ mod. L. ] جلتھلیوں کی ایک جنس جن کے موٹے اور بے مصرف گلپھڑے ہوتے ہیں اور پاؤں میں صرف تین انگوٹھے ہوتے ہیں ، جار جیا اور فلوریڈا میں اس کی واحد جنس پائی جاتی ہے جس کی لمبائی تقریباً ۱۸ انچ تک ہوتی ہے۔

**Pseudobulb : (n)** (نباتیات) کاذب پیازہ۔

**Pseudoclonuss : (n)** (طب) کاذب رجفہ : کاذب تشنج۔

**Pseudocoele : (n)** (۱) (تشریح) بعض غیر فقری حیوان کا جسمانی جوف۔ (۲) (تشریح) دماغ کا پانچواں جوف۔

**Pseudocostate : (a)** (نباتیات) کاذب رگہ۔

**Pseudocyesis : (n)** (طب) حمل کاذب : جھوٹا حمل۔

**Pseudodementia : (n)** (طب) جنون کاذب : حمقِ کاذب : عتاہتِ کاذب۔

**Pseudodipteral : (a)** (مندر وغیرہ) جس میں دیوار سے یکساں فاصلوں پر بنے ستونوں کی ایک ہی قطار ہو۔

**Pseudodipteron : (n)** وہ عمارت جس میں دیوار سے یکساں فاصلوں پر بنے ستونوں کی ایک قطار ہو۔

**Pseudodox : (n)** [ Gr. 'Pseudodoxos'. ] خیال خام : غلط رائے : خام خیالی : غلط رائی : رائے کاذب (رکھنے والا) : خام خیالی : کجرائے : کج رائی : عقیدۂ کاذب (رکھنے والا) : عقیدۂ غلط۔

**Pseudofilaria : (n)** (حیوانیات) بعض Gregarinida کی نشو و نما کی وہ منزل جہاں وہ Filaria جنس کے Thread-worms کے مشابہ ہوتا ہے : کاذب فلیریا۔

**Pseudogalena : (n)** (معدنیات) اساسی زنک سلفائیڈ جو سیاہ لیڈ سلفائیڈ یا گیلینا کے مشابہ ہوتا ہے : نقلی گیلینا۔

**Pseudogamy : (n)** (نباتیات) کاذب زواجیت۔

**Pseudograph : (n)** جعلی تصنیف : وہ تصنیف جو اصل مصنف کی بجائے کسی غلط شخص سے منسوب ہو۔

**Pseudography : (n)** غلط نویسی : الفاظ کے غلط املا لکھنا : چھپائی میں الفاظ غلط ہونا۔

**Pseudogyny: (n)** مرد کا زنانہ نام (مثلاً فرضی یا قلمی) :

دیکھو Pseudanry۔

**Pseudohypertrophic : (a)** ایک قسم کے فالج پر اطلاق ہوتا ہے جو عضلات کے امتداد کاذب سے پیدا ہوتا ہے : (عضلات کے) امتداد کاذب سے پیدا شدہ (فالج)۔

**Pseudohypertrophy : (n)** (مرضیات) چربی یا ملحقہ نسیجوں کے بڑھ جانے سے کسی عضو کا بڑا ہو جانا (حالانکہ اصلاً وہ عضو لاغر یا سوکھا ہوا ہو) : (عضو کا) امتداد کاذب۔

**Pseudoism : (n)** غلطی کی طرف رجحان : غلط رجحان : خطا گری۔

**Pseudoisochromatic : (n)** (روشنی) ناقص یکرنگا۔

**Pseudolabial : (a)** ہونٹ جیسا : لب نما : مثل لب : ہونٹ نما زائدہ والا۔

**Pseudolabium : (n)** کاذب ہونٹ : (خاص کر کسی خیطیہ کے جسم پر) لب نما ابھار یا زائدہ۔

**Pseudolarix : (n)** چینی درختوں کی ایک جنس۔

**Pseudolatry : (n)** کذب پرستی : غلط چیزوں کی پرستش۔

**Pseudoleukemia : (n)** جھوٹا لیو کیمیا (لیو کیمیا وہ مرض ہے جس میں جسم کی نیسیجوں میں سفید یا بے رنگ خلیوں کی کثرت ہو جاتی ہے)۔

**Pseudologer : (n)** [ f. 'Pseudology '. ] (مزاحاً) ماہر کذب : ماہر کاذب : دروغ باف : کذاب : دروغ گو۔

**Pseudologia : (n)** [ Gr. ] (۱) دروغ گوئی: دروغ بیانی۔ (۲) دیکھو Pseudology۔

**Pseudologia fantastica : (n)** (طب) خبط دروغ گوئی۔

**Pseudological : (a)** کاذبانہ : دروغ نافانہ : دروغ گوئی سے متعلق : دروغ گویانہ۔

**Pseudologist : (n)** کذب پیشہ : دروغ کیش : فن دروغ گوئی کا ماہر : جھوٹے بیانات دینے والا : (باقاعدہ) جھوٹ بولنے والا۔

**Pseudologue : (n)** مریض دروغ گوئی۔

**Pseudology : (n)** دروغ گوئی : دروغ بیانی : جھوٹے بیانات دینا : کذب: دروغ بافی : فن دروغ گوئی : کذبیات۔

**Pseudomania : (n)** جنون دروغ گوئی : خبط دروغ گوئی۔

Pseudomembrane : (n) (حیوانیات) غشاءِ کاذب : جھوٹی جھلی ۔

Pseudomemory : (n) (نفسیات) غلط حافظہ ۔

Pseudometallic : (a) (چمک یا آب و تاب) جو دیکھنے میں فلزاتی معلوم ہو مگر فلزاتی نوعیت کی نہ ہو ۔

Pseudomenesia : (n) (طب) مرض غلط حافظہ ۔

Pseudomorph : (n) (۱) غلط شکل : جھوٹی یا مصنوعی شکل : شکل کاذب : صورت حرام : کاذب نما شکل یا شے ۔ (۲) (خصوصاً معدنیات) بلور وغیرہ جس میں ایک معدنی چیز کی شکل و صورت کسی اور معدنی چیز سے مشابہ ہو : دِگر شکل ۔

Pseudomorphic : (a) حامل شکل کاذب : کاذب نما : جھوٹی یا غلط شکل والا : متعلق بہ صورت حرام : صورت حرام کا : کاذب نما یانہ : دگر شکل (معدنیات) ۔

Pseudomorphism : (n) (معدنیات) دگر شکلی : غلط اشکال کی تشکیل یا وقوع یا حالت : کاذب صورتی : کاذب نمائی ۔

Pseudomorphose : (v) قلب ہیئت کرنا : دگر شکل کرنا : شکل بدل دینا ۔

Pseudomorphoses : (n) Pseudomorphosis کی جمع ۔

Pseudomorphosis/ Pseudomorphoses : (n) (حیاتیات) دگر شکلیت: قلب ہیئت : کاذب صورتی ۔

Pseudomorphous : (a) غلط شکل والی (چیز) : حامل شکل کاذب : جھوٹی شکل والا ۔

Pseudomyopia : (n) (نفسیات) کاذب قریب نظری ۔

Pseudomyrmex : (n) چیونٹیوں کی ایک جنس جو امریکا کے گرم خطوں میں پائی جاتی ہے ۔

Pseudonym : (n) [ Gr. 'Pseudonymon' . ] فرضی نام : تخلص :قلمی نام : وہ نام جو کوئی مصنف اختیار کر لے ۔

Pseudonymity : (n) فرضی نام اختیار کرنا :فرضی نام سے معروف ہونے کی عادت ۔

Pseudonymous : (a) (۱) فرضی نام کا (مضمون یا تحریر) : مفروض الاسم ۔ (۲) فرضی یا مصنوعی نام کا(مصنف) : دوسرے کے نام سے تصنیف کی ہوئی : جعلی ۔

Pseudonymously : (adv.) فرضی نام کے ساتھ : جعلی طور پر : مفروض الاسم طور پر ۔

Pseudoparalysis : (n) (طب) عضلات کی ظاہری کمزوری یا ناطاقتی: فالج کاذب : جھوٹا فالج ۔

Pseudoperipteral : (a) [ f. next. ] یونانی معبد یا دیگر عمارتوں کے ایک قدیم طرز سے متعلق جس میں عمارت کے سامنے بے چھت ستونوں سے پورٹیکو بنا ہوتا ہے ۔

Pseudoperipteron / Pseudoperipteros : (n) [ late Gr. 'Pseudoperipteros' . ] یونانی معبد یا دیگر عمارتوں کا ایک قدیم طرز تعمیر جس میں عمارت کے سامنے آزاد یا بے چھت ستونوں سے پورٹیکو بنا ہوتا ہے ۔

Pseudopod : (a) (حیوانیات) کاذب پا : (نباتیات) جھوٹے ڈنٹھل والی (کائی) ۔

Pseudopodia : (n) Pseudopodium کی جمع ۔

Pseudopodial : (a) [ f. next. ] دیکھو Pseudopod

Pseudopodium / Pseudopodia : (n) [ mod. L. ] (حیاتیات) کاذب زائیدہ : کاذب پا : پائے کاذب : (نباتیات) جھوٹا ڈنٹھل : غُصنیک کاذب ۔

Pseudopregnancy : (n) حمل کاذب : جھوٹا حمل ۔

Pseudopregnant : (a) جھوٹے حمل والی ۔

Pseudoprophet : (n) کذاب : نبیٔ کاذب : رسول کاذب : نقلی نبی : مصنوعی پیغمبر : جھوٹا اوتار ۔

Pseudoproposition : (n) (۱) شاعرانہ بیان یا اظہار خصوصاً وہ جو کسی نظم میں پیش کیا گیا ہو اور جس کی تجرباتی توثیق ممکن نہ ہو : بیان کاذب : (جو بظاہر ایک بیان ہو مگر حقیقت سے اس کا کوئی تعلق نہ ہو) : خام بیانیہ ۔ (۲) وہ جملہ جو قواعد یا صرف و نحو کی رو سے توصحیح ہو لیکن حقیقت کی رو سے بے معنی ہو (مثلاً The true is more identical than the beautiful) ۔

Pseudopsia : (n) غلط بینی : خطا بینی : اشتباہ بصری : فریب نظر ۔

Pseudopsychology : (n) نفسیات کاذب : نفسیات خام ۔

Pseudoptics : (n) مطالعۂ خطا بینی : التباسیات ۔

Pseudorabies : (n) مویشیوں کی ایک مہلک متعدی بیماری ( جس میں

ایشیائی سدا بہار درختوں کی ایک جنس جن کی شاخیں حلقہ دار ، پتیاں لمبی چپٹی اور پھول دو جنسی (نر مادی) ہوتے ہیں ۔

Pseudotuberculosis : (n) کاذب دق : دق یا ٹی بی کے مماثل ایک مرض : جھوٹی ٹی بی ۔

Pseudovary : (n) (حیوانیات) بعض ناقص الخلقت مادہ حشرات کا غدۂ تولید یا بیضہ دان (جن کا سلسلۂ تولید و تناسل خود زا طور پر یعنی نر و مادہ کے ملے بغیر انجام پا جاتا ہے)۔

Pseudovolcano : (n) کاذب آتش فشاں : وہ آتش فشانی دہانہ جو لاوا نہ خارج کرتا ہو ۔

Pseudovum : (n) (حیوانیات) کاذب بیضہ : وہ انڈا جو بار آوری کے بغیر نشو و نما کی صلاحیت رکھتا ہو : بیضۂ خودزا : خود زا حشرات کا بیضہ ۔

Pshaw : (n) [ A natural expression of rejection. ] (کلمۂ تحقیر و بیزاری) چھی : چھی چھی : تھو ۔

Pshaw : (v) چھی چھی کرنا : تھو تھو کرنا : اظہار حقارت کرنا ۔

Psi : (n) یونانی حروف تہجی کا تیئیسواں حرف : سائی : مافوق النفسیاتی عوامل یا خواص بحیثیت مجموعی ۔

Psidium : (n) [ Origin unkn . ] (نفسیات) جنس امرود : امریکا کے گرم خطے والے درختوں کی ایک جنس ۔

Psidium Guava : (n) (نباتیات) امرود ۔

Psil- : (comb.) جزو ترکیبی بمعنی ننگا : عریاں ۔

Psilanthropic : (a) [ f. next. ] متعلق بہ عقیدۂ انسانیت مسیح ۔

Psilanthropism : (n) [ f. eccl Gr. 'Psilanthropos'. ] یہ عقیدہ کہ حضرت عیسیٰ مسیح محض ایک انسان تھے :عقیدۂ انسانیت مسیح ۔

Psilanthropist : (n) انسانیت مسیح کا معتقد : عقیدۂ انسانیت مسیح کا قائل ۔

Psilanthropy : (n) دیکھو Psilanthropism

Psilo- /Psil- : (comb.) [ f. Gr. 'Psilos'. ] جزو ترکیبی بمعنی ننگا : عریاں : بے حجاب : بے نقاب : محض : صرف : تنہا : برہنہ : چکنا : ہموار ۔

جلدی سوزش و خارش کے ساتھ ورم نخاع اور فالج کی علامتیں ہوتی ہیں اور جس سے عموماً دونوں کے اندر ہی وہ جانور ہلاک ہو جاتا ہے ) ۔

Pseudoreduction : (n) (حیاتیات) ابتدائی تخفیف ۔

Pseudoscience : (n) نقلی سائنس : نظریات ، مفروضات اور طریقوں کا وہ نظام جسے غلطی سے سائنس تصور کیا جاتا ہے ۔

Pseudoscientific : (a) نقلی سائنسی : غلط سائنسی نظریات پر مبنی ۔

Pseudoscientist : (n) نقلی سائنس داں : غلط سائنسی نظریات و مفروضات پر عمل کرنے والا ۔

Pseudoscope : (n) (بصریات) مقلوب بیں : معکوس بیں : معکوس نما : ایک آلہ جس کے آئینوں میں مقعر محدب اور محدب مقعر نظر آتا ہے ۔

Pseudoscopic : (a) معکوس بیں یا مقلوب بیں سے متعلق : متعلق بہ معکوس نما ۔

Pseudoscopy : (n) مقلوب بینی : معکوس بینی ۔

Pseudosperm : (n) کاذب تخم ۔

Pseudosphere : (n) کرۂ کاذب : مقلوب کرہ : کرۂ مقلوب : منفی انحنا والی سطح (جس طرح کرہ میں مثبت انحنا ہوتی ہے ) : غیر اقلیدسی جیومیٹری کا کرہ ۔

Pseudospherical : (a) کرۂ کاذب کا یا اس سے متعلق : مقلوب کروی ۔

Pseudostatement : (n) دیکھو Pseudoproposition

Pseudostoma : (n) (۱) (تشریح) دہن کاذب : فم کاذب ۔ (۲) بعض حشرات کے پہل روپوں کا عارضی منہ ۔ (۳) دہن اسفنج۔

Pseudostome : (n) (حیوانیات) دہن اسفنج : اسفنج کا دہن کاذب ۔

Pseudosuccinea : (n) صاف پانیوں میں رہنے والے گھونگوں کی ایک جنس ۔

Pseudosyllogism : (n) قیاس کاذب : کاذب قیاس منطقی : وہ خطا جس میں نتیجہ قضیوں کے تابع نہیں ہوتا : خطائے منطقی۔

Pseudosymmetry : (n) (بلور) ظاہری تشاکل ۔

Pseudotsuga : (n) [ mod. L. f. 'Pseudo- + 'Tsuga' . ] امریکی و

Psilocybin : (n) [ f. 'Psilocybe' + -In. ] (کیمیا) ایک نشہ آور دوا جو Psilocybe جنس کے میکسیکی سما روغ سے نکلتی ہے اور LSD جیسا (مگر شدت و موت میں اس سے کمتر) اثر رکھتی ہے۔

Psilomelane : (n) [ f. Psilo- + Gr. 'melan' .] (معدنیات) خام مینگنیز جو سیاہ چکنے اور متشکل تودوں میں پائی جاتی ہے۔

Psilopaedic : (a) (طیوریات) (پرندہ) جو ننگا یا بغیر روئیں کا انڈے سے نکلا ہو۔

Psilophytales : (n) [ mod. L. f. 'Psilophyton' .] (نباتیات) قدیم ارضی پودے۔

Psilophyton : (n) [ mod. L. ] (نباتیات) (۱) فوسلی کرفیہ : متحجر کرفیہ۔ (۲) میدانی پودا۔

Psilosis : (n) [ Gr. 'Psilosis ' . ] (۱) ازالۂ شعر : بال گرنے کا مرض : گنج : بال جھڑ۔ (۲) (یونانی صرف و نحو) غیر مسموع حرف کا تلفظ نہ کر سکنا : غیر مسموع حرف کو مسموع حرف میں بدل دینا۔ (۳) (طب) سنگرہنی : اسہال مزمن۔

Psilosopher : (n) سطحی فلسفی۔

Psilosophy : (n) سطحی فلسفہ۔

Psittaceous : (a) [ f. L. 'Psittacus' .] (طیوریات) توتے کے خاندان (Psittacidae) کا یا اس سے متعلق۔

Psittaci : (n) Psittacus کی جمع۔

Psittacid : (a) توتے کے خاندان کا (پرندہ)۔

Psittacine : (a) [ L. 'Psittacinus' .] توتوں کا : (مجازاً) توتے جیسا : طوطی صفت : طوطی وش۔

Psittacine : (n) [ as prec. ] توتا : طوطی : توتے کے خاندان کا کوئی پرندہ۔

Psittacism : (n) (طب) توتا وار رٹ : توتے کی طرح بے سوچے سمجھے بولے جانا۔

Psittacosis : (n) [ mod. L. ] (طب) توتا روگ : پرندوں (خصوصاً طوطوں) کی ایک متعدی بیماری جس میں ڈائریا اور نقاہت ہوتی ہے اور جب انسان کو لگتی ہے تو تنفسی نمونیا (سانس یا ضیق النفس) پیدا کرتی ہے۔

Psittacus : (n) [mod. L. ] توتے کی ایک جنس : (افریقہ کا) خاکی توتا۔

Psoas : (n) [ prop. pl. of 'psoa' . ] (تشریح) عضلۂ خصریہ : عضلۂ خصری : عضلۂ کمر : کولہے کا عضلہ۔

Psoas magnus : (n) خصریۂ کبیر۔

Psoas minor/ -parvus : (n) خصریۂ صغیر۔

Psora : (n) [ L. -Gr. 'Psora' .] کھجلی : خارش : جرب۔

Psoriasis : (n) [ mod. L. Gr. 'Psoriasis' . ] سرخ بادہ : قوبا : چنبل (ایک قسم کا جلدی مرض جس میں جسم پر سرخ چکتے پڑ جاتے ہیں جن پر پیپڑی جم جاتی ہے)۔

Psoric : (a) [ L. 'Psoricus' .] کھجلی کا : کھجلی سے متعلق : خارشی۔

Psoric : (n) کھجلی کی دوا : علاج خارش : خارش کی دوا۔

Psorophthalmia : (n) [mod. L. Psora + Opthalmia. ] (مرضیات) خارش و سوزش چشم : پپڑی دار سوزش چشم۔

Psorosperm : (n) [ f. Gr. 'Psora + 'sperma' . ] طفیلی حوین اولیہ جو مویشیوں (اور کبھی کبھی آدمی) کی بلغمی جھلّی، عضلات اور جگر میں پایا جاتا ہے۔

Psych- : (comb.) دیکھو Psycho-

Psychagogic : (a) [ f. next. ] ذہن یا روح پر اثر انداز ہونے والا : ذہن یا روح کی رہنمائی کرنے والا : مردے کی روح کو جگانے یا حاضر کرنے والا (شاذ)۔

Psychagogue : (n) [f. Gr. 'psyche + agogos' .] (۱) رہنمائے ذہن (شاذ)۔ (۲) روحوں کو حاضر کرنے والا : ساحر : جادوگر : حاضرات کرانے والا : (نفسیات) رہبر ارواح : (طب) ہوش آور : (دینیات) ہمزاد۔

Psychal : (a) [f. Psyche + -Al . ] (شاذ) روح کا یا اس سے متعلق : روحانی : نفسی : ذہنی : دماغی۔

Psychalgia : (n) (طب) درد دماغ : درد سر : ذہنی اذیت : ذہنی تکلیف : ذہنی کوفت۔

Psychanalysis : (n) Psychoanalysis کا متبادل۔

Psychasthenia : (n) [ mod. L. ] ضعف دماغ۔

Psychasthenic : (a) ضعف دماغ سے متعلق : ضعف دماغ میں مبتلا ۔

Psychasthenic : (n) ضعف دماغ کا مریض ۔

Psyche : (n) [ L. -Gr. + 'Psyche' .] (۱) روح : نفس : ذہن : دماغ : سائیکی (جسے یونانی دیومالا میں تجسیماً جوان حسینہ کی شکل میں دیوتا ئے عشق ایروس (Eros) یا کیوپڈ کی معشوقہ کی حیثیت سے پیش کیاجاتا ہے، اس کے بازو تتلی کے پروں جیسے دوام اور ہمیشگی کی علامت سمجھے جاتے ہیں) : تیتری دیوی ۔ (۲) تتلی: تیتری : (حشریات) دن میں اڑنے والے پروانے کی ایک جنس : زور پروانہ : زور پرواز : روح تتری ۔(۳)(علم النجوم) سائیك : سائیکی (سیارۂ صغیر) ۔ (۴) (جدید فرانسیسی) بڑا جھولتا آئینہ (جو ڈنڈوں میں آویزاں ہو اور ہل جل سکے)۔

Psyche : (a) سائیکی کی طرح : سائیکی جیسا : مثل سائیکی : تیتری دیوی جیسا ۔

Psychedelia : (n) [ f. next. ] آگہی آور : آگاہی میں اضافہ کرنے والی (بعض دوائیں) یا ان کے اثرات ۔

Psychedelic : (n) [ f. Gr. Psyche + -'delos' .] آگہی آور دوا یا کوئی چیز ۔

Psychedelic : (n) آگہی آور دوا ۔

Psychiater : (n) [ f. 'Gr. Psyche + 'iater + 'iatros'. ] معالج امراض دماغی : دماغ کا ڈاکٹر : دماغی امراض کا طبیب : معالج دماغ ۔

Psychiatric / -al : (a) دماغی معالجے کا : متعلق به معالجۂ دماغی ۔

Psychiatrics : (n) معالجۂ دماغی کے اصول و طریقے : طب دماغی ۔

Psychiatrist : (n) معالجۂ دماغی کا محقق یا پروفیسر : معالج دماغ : دماغی امراض اور ان کے علاج کا ماہر ۔

Psychiatry : (n) [ f. Gr. Psyche + 'iatreia' .] طب دماغی : امراض دماغی کا معالجہ : دماغ کا طبی معالجہ : دماغی علاج ۔

Psychic : (a) [ Gr. 'Psychikos'. ] (۱) ذہنی : دماغی : (مرضیات) جو ذہنی اثر کے باعث ہو : جو ذہنی یا روحانی اثرات کو قبول کر سکے : (نفسیات) معمول : (وہ شخص) جو روحانی قوت سے جلد متاثر ہو جاتا ہے : (نفسیات) نفسی : دماغی : روحی : (دینیات) روحانی ۔ (۲)ادنیٰ روح (جو حیوان میں ہے) کا ، اس سے متعلق یا متصف۔ (۳) روحانی کرشموں سے متعلق ۔

Psychic : (n) معمول : وہ شخص جسے روحانی یا دماغی اثرات کے تابع کر لیا گیا ہو : واسطہ : ذریعہ ۔

Psychic blindness : (n) کور دماغی : جو ذہنی اثر کے باعث ہو ۔

Psychic determinism : (n) (نفسیات) نفسی جبریت ۔

Psychic element : (n) نفسی عنصر۔

Psychic force : (n) روحانی قوت : روحی قوت : مفروضہ روحانی قوت : طاقت یا اثر جسے بعض روحی مظاہر کا سبب تصور کیا جاتا ہے ۔

Psychical : (a) (۱) ذہنی : دماغی : جوذہنی اثر کے باعث ہو : نفسی: (روحیات) روحی : (دینیات) روحانی : متعلق به روح ۔ (۲) انسان کی فطری یا حیوانی (بخلاف روحانی) زندگی کا یا اس سے متعلق : نفسانی ۔ (۳) روحانی کرشموں کا یا ان سے متعلق : فوق العادت: فوق الطبع ۔

Psychical blindness : (n) کور دماغی: کور مغزی : کو ر مغز ہونا: آنکھ یا کان سے حاصل شدہ ارتسامات کو سمجھنے یا ان کی تعبیر کرنے میں دماغ کا نا اہل ثابت ہونا : دماغی کوری : نفسیاتی کوری : کور نفسی ۔

Psychical communism : (n) (نفسیات) دماغی مشابہت : دماغی اشتراك۔

Psychical deafness : (n) دیکھو Psychical Blindness : نفسیاتی بہراپن ۔

Psychical disposition : (n) (نفسیات) نفسی میلان۔

Psychical research : (n) (روحیات) تحقیقات مظاہر روح : روح کے کرشموں کی تمثیق و تفتیش : مابعد النفسیات : نفسی تحقیق : نفسیاتی تحقیقات : روحیاتی تحقیق ۔

Psychical state : (n) (نفسیات) نفسی حالت ۔

Psychically : (adv.) ذہناً : ذہنی طور پر : دماغی طور پر : نفسانی طور پر : روحانی طور پر : نفسی طور پر ۔

Psychicism : (n) نفسی یا روحانی مظاہر کا نظریہ یا ان کا مطالعہ : (روحیات) روحیت : عقیدۂ وجود روح ۔

Psychicist : (n) روحانیت کا محقق : نفسی یا روحانی مظاہر کا مطالعہ کرنے والا : مظاہر روح کی تحقیقات میں دلچسپی رکھنے والا : معتقد روح : روحانی قوت کا قائل ۔

**Psychics : (n)** (۱) ذہنی یا دماغی مظاہر کا علم : علم النفس : نفسیات ۔ (۲) تحقیقات روح : روحیات ۔

**Psychism : (n)** (حیاتیات) روحیت حیات : روحیت : روحی مظاہر سے متعلق یہ عقیدہ یا نظریہ کہ ایسی قوتوں کا وجود بھی ھے جن کی تعبیر و تشریح علم طبعی کے ذریعہ ممکن نہیں؛ نیز دیکھو Animism ۔

**Psychist : (n)** ماہر نفسیات : نفسیات داں : ماہر علم النفس : (نیز) نفسیات یا روحیات کا محقق ۔

**Psycho-/Psych- : (comb.)** یونانی لفظ Psyche سے مشتق سابقہ بمعنی : روح : نفس : ذہن : دماغ : ذہنی : نفسی : دماغی : روحی : روحانی ۔

**Psycho-analyse : (v)** تحلیل نفسی کرنا : تحلیل نفسی کے قاعدے سے ذہن (انسانی) کا تجزیہ کرنا : نفسیاتی تجزیہ کرنا ۔

**Psycho-analysis : (n)** تحلیل نفسی : نفسی تجزیہ : نفسیاتی تحلیل و تجزیہ ۔

**Psycho-analyst : (n)** ماہر تحلیل نفسی : تحلیل نفسی داں : تحلیل نفسی کرنے والا : نفسیاتی تحلیل کار : نفسیاتی تجزیہ کار۔

**Psycho-analystic/-al : (a)** تحلیل نفسی سے متعلق : نفسیاتی تجزیے یا تحلیل سے متعلق ۔

**Psycho-biochemistry : (n)** حیاتیاتی کیمیا جس سے علم النفس اور معالجۂ دماغ میں کام لیا جاتا ھے ۔

**Psycho-biology : (n)** نفسی حیاتیات ۔

**Psycho-therapeutic : (a)** ذہنی ، دماغی یا نفسی امراض کے علاج کا یا اس سے متعلق : نوم توجہی (تنویمی) علاج کا یا اس سے متعلق ۔

**Psycho-therapeutic : (n)** عموماً جمع مستعمل ھے : دیکھو Psycho-therapeutics ۔

**Psycho-therapeutics : (n)** نفسی یا دماغی مرض کے علاج یا موضوع ۔

**Psycho-therapy : (n)** نفسیاتی علاج : علاج بذریعہ نوم توجہ : نوم توجہی علاج : تنویمی علاج : دماغی یا جذباتی اختلال کا نفسیاتی علاج ۔

**Psychocatharsis : (n)** نفسی تنقیہ ۔

**Psychocultural : (a)** نفسی و ثقافتی :نفسی و تہذیبی : کسی طبقے کی خصوصیات یا کسی فرد کی شخصیت میں نفسیاتی اور تہذیبی یا ثقافتی عوامل کے تفاعل سے متعلق ۔

**Psychoculturally : (adv.)** نفسی و ثقافتی طور پر : نفسی و تہذیبی طور پر ۔

**Psychodelic : (a)** Psychedelic کے معنوں میں کبھی کبھی استعمال ہوتا ھے ۔

**Psychodiagnosis : (n)** وہ تشخیص جو نفسی تشخیصیات کے اصول اور تکنیک کے مطابق کی گئی ہو : نفسیاتی تشخیص ۔

**Psychodiagnostic : (a)** نفسی تشخیصیاتی : نفسی تشخیصیات کا یا اس سے متعلق : جس میں نفسی تشخیصیات سے کام لیا گیا ہو اور اس کا دخل ہو ۔

**Psychodiagnostics : (n)** معالجاتی نفسیات کی تکنیک سے دماغی خلل کی تشخیص کا علم یا پیشہ : علم تشخیص نفسی : نفسیاتی تشخیص : نفسی تشخیصیات : نفسیاتی تشخیصیات ۔

**Psychodrama : (n)** نفسیاتی ڈرامہ ۔

**Psychodynamic : (a)** متعلق بہ قوائے نفس : نفس قوائی : ذہنی قوتوں یا افعال سے متعلق ۔

**Psychodynamics : (n)** (۱) علم قوائے نفس : علم قوائے نفسی : نفسی قوائیات ۔ (۲) لاشعوری محرکات ۔

**Psychodynamism : (n)** نفسی قوائیت ۔

**Psychogalvanic : (a)** (نفسیاتی) نفسی برقی ۔

**Psychogalvanic reflex : (n)** نفسی برقی اضطراریہ ۔

**Psychogalvanometer : (n)** نفسی برقی اضطراریہ کو بتانے والا آلہ ۔

**Psychogenesis : (n)** ابتدائے روح : ابتدائے نفس : ارتقائے نفس : تولید نفس : نفس زائی ۔

**Psychogenetical : (a)** متعلق بہ ابتدائے روح ۔

**Psychogenic : (a)** (طب) نفس زاد : ذہن یا دماغ میں پیدا ہونے والا؛ ذہنی یا جذباتی تصادم سے پیدا ہونے والا ۔

**Psychogenical : (a)** دیکھو Psychogenetical

**Psychogeny : (n)** (نفسیات) ارتقائے نفس : ابتداء و ارتقائے نفس :

(روحیات) ارتقائی روح : ابتداء و ارتقائی روح ۔

Psychognosis / Psychognosies : (n) Psychognosis حسب ترتیب اور Psychognosy کی جمع صورتیں ۔

Psychognosis : (n) نفسی شناسی : مطالعۂ نفس ۔

Psychognostic : (a) نفس شناسی سے متعلق : مطالعۂ نفس کا یا اس سے متعلق ۔

Psychognosy : (n) دیکھو Psychognosis

Psychogram : (n) تحریر روح : تحریر ارواحی (تحریر یا پیغام جس کی نسبت یہ خیال کیا جائے کہ کسی روح سے یا روحانی ذریعہ سے حاصل ہوا ہو ) ۔

Psychograph : (n) (۱) نفس نگار : نفسیاتی سوانح : نقشۂ صفات نفسی ۔ (۲) (روحیات) روح نگار : روحانی خبر قلم بند کرنے کا آلہ ۔

Psychography : (n) (۱) (روحیات) روح نگاری ۔ (۲) (نفسیات) نفس نگاری : نفسی سوانح : تاریخ نفسیات : ذہن یا روح کی تاریخ ۔

Psychoid : (n) نفسیہ : (نفسیات) روح انسان : روح : (حیوانیات) روح نما : شکل ساز ۔

Psychokinesia : (n) ناقص رکاوٹ یا مزاحمت سے پیدا شدہ جنون کا شدید دورہ ۔

Psychokinesis : (n) محض ذہنی عمل سے پیدا شدہ حرکت : پیدائش حرکت جو محض ذہنی عمل کا نتیجہ ہو : ذہنی حرکت : روحی حرکت : حرکت : عمل روح : نفسی حرکت ۔

Psychokinetic : (a) نفسی حرکت یا نفسی حرکیات سے متعلق۔

Psychokinetics : (n) نفسی حرکیات : وہ علم جو نفسی حرکت سے بحث کرتا ہے ۔

Psycholepsy : (n) جمود ذہن : ذہنی جمود : (خصوصاً مسرت و انبساط کے بعد ضعیف الدماغ افراد میں ) نومیدی اور ذہنی بے حرکتی یا جمود کا دورہ ۔

Psycholeptic : (a) ذہنی جمود سے متعلق ۔

Psycholinguistic : (a) (۱)لسانی کردار کے (نفسیاتی) مطالعے سے متعلق ۔ (۲) زبان کے نفسیاتی پہلوؤں سے متعلق ۔

Psycholinguistics : (n) لسانی کردار کا (نفسیاتی) مطالعہ : نفسی لسانیات ۔

Psychologic : (a) نفسیاتی : علم النفس کا : علم النفس سے متعلق ۔

Psychological : (a) نفسیاتی : نفسی : دماغی : ذہنی: نفسیات سے متعلق یا اس سے بحث کرنے والا : علم النفس جیسا ۔

Psychological dualism : (n) نفسیاتی ثنویت ۔

Psychological egoism : (n) نفسیاتی انائیت ۔

Psychological hedonism : (n) نفسیاتی لذتیت ۔

Psychological moment : (n) نفسیاتی لمحہ : عین وقت : تنت :مناسب وقت : عین لمحہ : (اکثر بے قاعدہ) نازک لمحہ ۔

Psychological naturalism : (n) نفسیاتی فطرتیت ۔

Psychological value theory : (n) نفسیاتی نظریۂ قدر ۔

Psychological weaning : (n) نفسیاتی ترک انحصار ۔

Psychologically : (adv.) نفسیاتی طور پر : نفسیات کی رو سے : ازروئے علم النفس : (بے قاعدہ طور پر) : ذہناً : (مزاحاً) عین وقت پر : تنت پر : نازک موقع پر ۔

Psychologism : (n) (۱) (فلسفہ) تصوریت (بخلاف محسوسیت): تصوری فلسفہ ۔ (۲) (نفسیات) نفسیاتیت ۔

Psychologist : (n) نفسیات داں : ماہر نفسیات : عالم نفسیات : نفسی : روحانیات داں ۔

Psychologist's fallacy : (n) مغالطۂ نفسیات داں : مغالطۂ اہل نفسیات ۔

Psychologize : (v) (۱) نفسیات کا مطالعہ کرنا : نفسیات سے بحث کرنا : نفسیات کی رو سے بحث کرنا : نفسیات کی رو سے دلائل پیش کرنا ۔ (۲) نفسیاتی طور پر بیان کرنا : نفسیات کی رو سے تجزیہ یا تحلیل کرنا ۔ (۳) نفسیات کے زیر اثر لانا : نفسیاتی اثر ڈالنا (کسی پر) ۔

Psychologue : (n) [ Fr. ] دیکھو Psychologist

Psychology : (n) [ mod. L. 'psychologia' . ] نفسیات : علم النفس : روحیات : نفس انسانی : ذہن انسانی یا روح انسانی کا علم : رسالۂ نفسیات یا روحیات : نظام نفسیات ۔

Abnormal psychology : غیر طبعی نفسیات ۔

Adult psychology : نفسیات بالغ ۔

Analytic psychology : تحلیلی نفسیات؛ تجزیاتی نفسیات ۔

Analytical psychology : تحلیلیاتی نفسیات ۔

Animal psychology : حیوانی نفسیات ۔

Applied psychology : اطلاق نفسیات ؛ عملی نفسیات ۔

Behaviour psychology : کرداری نفسیات ۔

Behaviouristic psychology : کرداریتی نفسیات ۔

Child psychology : نفسیات طفلی ؛ نفسیات طفل ۔

Clinical psychology : علاجی نفسیات ۔

Comparative psychology : تقابلی نفسیات ۔

Criminal psychology : نفسیات جرم ۔

Depth psychology : نفسیات عمق ۔

Developmental psychology : نفسیات نمو ۔

Differential psychology : تفرّقی نفسیات ۔

Educational psychology : تعلیمی نفسیات ۔

Evolutional psychology : ارتقائی نفسیات ۔

Faculty psychology : شعبی نفسیات ۔

Folk psychology : لوک نفسیات ۔

Functional psychology : وظائفی نفسیات ؛ تفاعلی نفسیات ۔

Genetic psychology : تولیدی نفسیات ؛ تناسلی نفسیات ۔

Gestalt psychology : گسٹالٹ نفسیات ۔

Group psychology : گروپ نفسیات ۔

Hormic psychology : متعدی نفسیات؛ ہارمک نفسیات ۔

Individual psychology : انفرادی نفسیات ۔

Industrial psychology : صنعتی نفسیات ۔

Introspective psychology : نفسیات مشاہدۂ باطن ؛ تاتلی نفسیات ؛ معائنۂ باطن ۔

Legal psychology : قانونی نفسیات ۔

Mathematical psychology : ریاضیاتی نفسیات ۔

New psychology : جدید نفسیات ؛ نفسیات جدید ۔

Objective psychology : معروضی نفسیات ۔

Philosophical psychology : فلسفیانہ نفسیات ۔

Physiological psychology : عضویاتی نفسیات ۔

Rational psychology : عقلی نفسیات ۔

Social psychology : سماجی نفسیات ؛ اجتماعی نفسیات ۔

Structural psychology : ساختی نفسیات ۔

Subjective psychology : موضوعی نفسیات۔

Vocational psychology : نفسیات پیشہ ۔

Psychomachy : (n) تصادم روح : روح کا تصادم (مثلاً جسم کے ساتھ)؛ روحانی تصادم (خیرو شر کے مابین) ۔

Psychomancy : (n) (روحیات) روحی تفاؤل ؛ احضار ارواح ؛ حاضرات؛ ارواح کا باہمی مخفی تعلق یا ان کی مخفی خبر رسانی ؛ ارواح کے ذریعہ پیش گوئی ۔

Psychometer : (n) نفس پیما ؛ ذہن پیما ۔

Psychometric/-al : (a) خواص یابی کا یا اس سے متعلق ؛ نفس پیمائی کا یا اس سے متعلق ۔

Psychometric function : (n) ذہن پیمائی ضابطہ ؛ ضابطۂ ذہن پیمائی۔

Psychometrically : (adv.) ازروئے نفس پیمائی ؛ علم الارواح یا علم معمولان کی رو سے ؛ ذہن پیمائی کی رو سے ۔

Psychometrics : (n) شماریات نفس ؛ پیمائشی نفسیات ؛ علاجی یا عملی نفسیات کی وہ شاخ جو ذہن پیمائی یا نفس پیمائی کے اطلاق و اشتعال سے بحث کرتی ہے ؛ ذہن پیمائی کی تکنیک ۔

Psychometrist : (n) (ذہانت یا شخصیت سے متعلق) معروضی نفسیاتی آزمائشوں میں مہارت رکھنے والا : نفس پیمائی سے متعلق آزمائشوں سے کام لینے والا نفسیات داں : ماہر نفس پیمائی ۔

Psychometry : (n) (۱) نفس پیمائی : ذہن پیمائی : دماغ پیمائی : نفسیاتی پیمائش : ذہنی حالات یا افعال کی مدت اور شدت کی پیمائش ۔ (۲) مادی تعلقات کے ذریعہ کسی شخص یا شے کی خواص یا صفات کا دریافت کرنا : خواص یابی : (روحیات) ارواحی علم : علم معمولان ۔

Psychomotor : (a) محرک قوائے نفسانی : نفسی حرکی : ذہنی یا نفسی عمل کے ذریعہ حرکت پیدا کرنے والا ۔

Psychon : (n) نفسی ذرہ ۔

Psychoneurosis : (n) نفسی اختلال عصبی : نفسی خلل اعصاب : ایک دماغی مرض ، جس میں جذبات اور قوت ضبط و قابو میں توازن باقی نہیں رہتا ۔

Psychoneurotic : (a) نفسی اختلال عصبی میں مبتلا ۔

Psychoneurotic : (n) نفسی اختلال عصبی کا مریض ۔

Psychonomics : (n) ماحولی نفسیات : ذہنی نفسیات ۔

Psychonomy : (n) (۱) دیکھو Psychonomics ۔ (۲) نفسی عملیات۔

Psychonosology : (n) دماغی مرضیات ۔

Psychopannychism : (n) [as next. ] عقیدۂ خواب روح : خواب روح بعد موت : موت کے بعد قیامت تك روح کے سوئے رہنے کا عقیدہ ۔

Psychopannychist : (n) [ f. next. ] خواب روح کا معتقد : خوابیدگیِ روح کا معتقد ۔

Psychopannychy : (n) [ mod. L. 'psychopannychia'. ]: خواب روح (بعضوں کے مطابق) وہ حالت جس میں روز وفات اور روز حساب کے درمیان روح سوئی رہتی ھے : روز وفات سے قیامت تك روح کے خوابیدہ رہنے کی حالت : خوابیدگیِ روح ۔

Psychopath : (n) دماغی مریض : نفسی مریض : خلل دماغ کامریض : دیوانہ : نیز Psychopathist ۔

Psychopathic : (a) (۱) متعلق بہ امراض دماغی : متعلق بہ مرض نفسی۔ (۲) دماغی مریض : اختلال دماغ کے مرض میں مبتلا ۔

Psychopathist : (n) نفسی طبیب : ماہر امراض دماغی : دماغی امراض کا طبیب ۔

Psychopathology : (n) علم امراض دماغی : نفسی مرضیات : مرضیات نفسی ۔

Psychopathy : (n) (۱) دماغی عارضہ : نفسی عارضہ : دیوانگی : پاگل پن : مرض نفسی ۔ (۲) علاج بذریعہ تنویم : نفسیاتی علاج : نفسی یا دماغی اثر کے ذریعہ مرض کا علاج : تنویمی طریقۂ علاج ۔

Psychophysic : (n)Psychophysics عموماً جمع میں مستعمل ھے : دیکھو

Psychophysic / -al : (a) نفسی طبیعی : نفسی طبیعاتی : جو نفسیات اور طبیعیات دونوں سے متعلق ہو ۔

Psychophysical disposition : (n) نفسی طبیعی میلان ۔

Psychophysical parallelism : (n) نفسی طبیعی متوازیت ۔

Psychophysical problem : (n) نفسی طبیعی مسئلہ ۔

Psychophysicist : (n) نفسی طبیعیات داں : ماہر نفسیات طبیعی : ماہر طبیعیات نفسی ۔

Psychophysics : (n): نفسی طبیعیات : طبیعیات نفسی : نفسیات طبیعی : علم تعلق جسم و نفس : دماغ اور جسم کے عام تعلقات کا علم : (خصوصاً) احساسات پیدا ہونے میں جسمانی محرکات اور نفسی یا دماغی فعل کے مابین تعلقات کی تفتیش و تحقیق ۔

Psychophysiological : (a) نفسی عضویاتی ۔

Psychophysiologist : (n) نفسی عضویات داں :ماہر عضویات نفسی : ماہر نفسی عضویات ۔

Psychophysiology : (n) نفسی عضویات ۔

Psychoplasm : (n) نفس مایہ : بنائے شعور جسے نخزمایہ (پروٹوپلازم) مماثل یا اسی قبیل کا ایک مادہ تصور کیا جاتا ھے ۔

Psychopomp : (n) [ Gr. 'psychopampos'. ]: (روحیات) رہبر ارواح : ارواح جو ۔

Psychorrhagy : (n) کسی کی روح کو عارضی طور پر اس کے جسم سے الگ کر کے دکھانا : مظاہرۂ روح ۔

Psychosensory : (a) (عضویات) ادراکی حسی۔

Psychoses : (n) Psychosis کی جمع۔

Psychosexual : (a) نفسی جنسی ؛ نفسی جنسیاتی۔

Psychosexual harmaphroditism : (n) نفسی جنسی نر مادگی۔

Psychosis / Psychoses : (n) [late Gr. 'Psychosis'.] (۱)(مرضیات) نفسی مرض ؛ دماغی عارضہ ؛ جنون ؛ دماغی معمول خلافی ؛ دماغی خلل۔ (۲) (نفسیات) نفسیت؛ دماغی حالت ؛ نفسی حرکت یا فعالیت (بخلاف عصبی)۔

Fear psychosis : نفسیت خوف ؛ نفسی عارضۂ خوف۔

Toxic psychosis : تسمیمی جنون۔

Psychosocial : (n) نفسی سماجی ؛ نفسی معاشرتی۔

Psychosomatic : (a) ان مظاہر (خصوصاً امراض) کا یا ان سے متعلق جو عضویاتی یا جسمانی دونوں نوعیت کے حامل ہوں؛ نفسی عضویاتی امراض کا یا ان سے متعلق ؛ نفسی جسمی؛ نفسی جسمانی۔

Psychosomaticist : (n) ماہر نفسی جسمیات ؛ نفسی جسمیات داں۔

Psychosomatics : (n) نفسی جسمیات ؛ نفسی عضویات ؛ طب کی وہ شاخ جو ان امراض اور ان کے علاج سے بحث کرتی ہے جو نفسی اور جسمانی دونوں ہوتے ہیں ؛ نفسی جسمی دوا۔

Psychostasy : (n) [ Gr. 'Psychostasia' .] وزنِ ارواح (قدیم دیومالائی تصور کہ جنگ میں جس حریف کی روح کم وزن یا سبک ہوتی ہے وہی ماری جاتی ہے)۔

Psychosurgery : (n) دماغی جراحی ؛ جراحیِ دماغ۔

Psychotechnic / -al : (a) عملی نفسیاتی۔

Psychotechnics/ Psychotechnology : (n) عملی نفسیات ؛ نفسی ٹیکنو لوجی ؛ (خاص کر کارخانوں میں) عملی مسائل کے حل کے لئے نفسیاتی طریق و نتائج کا استعمال یا اطلاق۔

Psychotheism : (n) الوہیت ؛ یہ عقیدہ کے ذات خداوندی روح خالص یا روح محض ہے۔

Psychotic : (a) (۱) مجنون ؛ نفسی مریض (نیز بطور اسم) ؛ جنون یا دماغی خلل سے پیداشدہ ؛ جنونی نوعیت کا ؛ جنونی۔ (۲) نفسیتی۔

Psychozoic : (a) عہد انسانی کا ؛ اس ارضیاتی عہد کا جب تخلیق آدم ہوئی یا جب زمین پر انسان آیا۔

Psychrometer : (n) برودت پیما ؛ برودت پیوست پیما ؛ (تر خشک گولی کا) رطوبت پیما۔

Psychrometric/ -al : (a) برودت پیمائی سے متعلق ؛آلۂ برودت پیما سے متعلق۔

Psychrometry : (n) برودت پیمائی ؛ ہوا کی برودت پیوست پیمائی ؛ رطوبت پیمائی۔

Psychrophyte : (n) (نباتیات) برودی پودا ؛ سردزمینی پودا۔

Ptarmic : (a) عطسی ؛ چھینک آور۔

Ptarmic : (n) چھینک آور دوا یا کوئی چیز ؛ ناس۔

Ptarmigan : (n) [ Gael. 'Tarmachan' unkn. origin. ] قطاۃ ؛ بھٹ تتر (جس کے پر گرمی میں سیاہ و سبز ہوتے ہیں اور سردی میں سفید ) نیز اس کی امریکی ، ایشیائی اور یورپی قسمیں۔

Ptelea : (n) [ Gr. 'Ptelea ' .] شمالی امریکی جھاڑیوں یا چھوٹے درختوں کی ایک جنس جس کے پھول سبزی مائل ،گچھے دار اور چھوٹے ہوتے ہیں۔

Ptenoglossa : (n) [mod. L. ] بعض قشریے یا معدہ پایوں کی ایک قسم جن کا وسطی دانت نہیں ہوتا یا نہایت چھوٹا ہوتا ہے لیکن بغلی دانت مضبوط ، لمبے اور نکیلے ہوتے ہیں۔

Ptenoglossate : (a) [ Gr. 'ptenos' + 'glossa' + 'glossa' + -ate.] (بعض قشریے) جن کے وسطی دانت نہیں ہوتے یا نہایت چھوٹے ہوتے ہیں لیکن بغلی دانت خاصے مضبوط ،لمبے اور نکیلے ہوتے ہیں۔

Pter- : (comb.) یونانی لفظ Pteron سے مشتق سابقہ بمعنی " پر" "بال" "جناح"۔

Pterichthys : (n) [ mod. L. ] (معدوم) Devonian عہد کی مچھلیوں کی ایک متحجر جنس جن کے بغلوں میں پروں کی شکل کے دوزائدے ہوتے تھے۔

Pterid- /Pterido- : (comb.) یونانی لفظ Pteris سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "فرن" "سرخس" "کرف"۔

Pteridium : (n) [mod. L.] (نباتیات) سرخس نرکی کی ایک جنس : غوزہ ؛ نگیں ۔

Pteridography : (n) سرخس نامہ ؛ کرف نگاری ؛ فرنوں کا بیان ؛ کرفیات ۔

Pteridological : (a) متعلق بہ سر خسیات ؛ سر خسیاتی ؛ متعلق علم فرن سرخسیاتی ۔

Pteridologist : (n) سرخسیات داں ؛ ماہر کرفیات ؛ ماہر سرخسیات ؛ ماہر علم فرن ؛ فرنوں کا علم رکھنے والا ۔

Pteridology : (n) نباتیات کی وہ شاخ جو فرنوں سے بحث کرتی ھے ؛ فرن کا علم ؛ سرخسیات ؛ کرفیات ؛ سرخس شناسی ۔

Pteridomania : (n) (طب) خبط کرف ؛ کرف مانیا ۔

Pteridophilist : (n) (نباتیات) کرف پسند ۔

Pteridophyte : (n) (نباتیات) کرفی پودا ؛ کرفیہ ۔

Pteridosperm : (n) (نباتیات) تخمی کرف ؛ تخم دار کرف ۔

Pterin : (n) [f. 'pter- + -in'.] (کیمیا) ٹیرن (ایک کیمیائی مرکب جس میں Pteridine ring system ھوتا ھے) ۔

Pterion : (n) [ mod. L. ] (تشریح) پرینہ ؛ ٹیریان ۔

-pteris : (suffix) [ Gr.] لاحقہ بمعنی "فرن" "کرف" "سرخس" ۔

Ptero- : (comb.) دیکھو Pter

Pterodactyl : (n) [mod. L. 'pterodactylus' .] (معدوم) پردار سوسمار ؛ ایک رینگنے والا پردار حیوان جو اب معدوم ھے ۔

Pteroglossal : (a) دندانہ نما زبان والا ؛ پر کی طرح سے کٹی کٹی زبان والا ۔

Pterographer : (n) ٹیرو گرافر ؛ ماہر ٹیرو گرافی ؛ پر نگار ؛ پروں کا علم رکھنے والا ۔

Pterographic : (a) تر وغرافی ؛ ٹیروغرافی ؛ ٹیروغرافیہ سے متعلق ؛ پر نگاری سے متعلق ؛ پروں کے بیان سے متعلق ۔

Pterography : (n) تروغرافیہ ؛ ٹیروغرافیہ ؛ پرنگاری ؛ پر شناسی ؛ پر نامہ ؛ جناح نگاری ؛ پروں کا بیان ؛ پروں کا علم ؛ وہ علم جس میں پروں کا بیان ھو ۔

Pterology : (n) (حیوانیات) جنا حیات ؛ پروں کا علم ؛ پر شناسی ۔

Pteropaedes : (n) [mod. L. ] (حیوانیات) پیدائشی پرداران ۔

Pteropagum : (n) [mod. L. ] پر خانہ ؛ جناح گیر ؛ کیڑے کے پر کا جوف (جس میں پروں کو سمیٹ لیا جاتا ھے) ۔

Pteropi : (n) Pteropus کی جمع ۔

Pteropid / Pteropine : (a) بڑباگل کی جنس کا؛ بڑ باگل کی خصوصیت رکھنے والا ؛ میوہ خور چمگاڈر کی جنس کا ؛ باڈر کی جنس کا ۔

Pteropod : (n) (حیوانیات) پرپایہ ؛ Pteropoda قسم کا قشریہ ۔

Pteropod ooze : (n) گارِ پر پایاں ۔

Pteropoda : (n) قشریوں کی وہ قسم جن کے پاؤں کے وسطی حصے میں پروں جیسے زوائد یا پھیلاؤ ھوتے ہیں جن کے سہارے وہ تیرتے ہیں ؛ پر پایاں ۔

Pteropodium : (n) [mod. L. ] پرپا ؛ بعض قشریوں کے پاؤں کے وسطی حصے کا پر نما پھیلاؤ جس کے سہارے وہ تیرتے ہیں ۔

Pteropus /Pteropi : (n) [mod. L. ] (حیوانیات) بڑ باگل ؛ باڈر ؛ میوہ خور چمگاڈر ۔

Pterosaur : (n) [mod. L. 'Pterosaurus' .] (معدوم) پردار سوسمار؛ ایک قسم کی پردار گوہ جو اب معدوم ھے(اس کے اگلے پنجوں کی پانچویں انگلی لمبی ھوتی تھی جس سے اڑنے والی جھلی جڑی ھوتی تھی) ۔

Pterosaurian : (a) پردار سوسمار جیسا ؛ پردار سوسمار کے خاندان کا

Pterosaurian : (n) پردار سوسمار ۔

Pterotic : (a) [f. Gr. 'pteron' + -otic. ] (تشریح) بعض فقری حیوانات میں ہڈی کے بازو نما پھیلاؤ پر اطلاق ھوتا ھے۔

Pterotic : (n) بازو نما پھیلاؤ یا ایسی پھیلاؤ والی ہڈی۔

Pteryg- : (comb.) یونانی لفظ Ptergy سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "بازو" "پنکھ" "پر" "جناح" ۔

Pterygium : (n) [L- Gr. 'Ptarygion' .] (۱) (مرضیات) ظفرہ ؛ ناخنک ؛ ناخونہ ۔ (۲) (نباتیات) پنکھڑیوں پر اطلاق ھوتا ھے جب وہ بازو نما ھو جاتی ہیں ؛ بازو نما پنکھڑی۔

**Pterygo- /Pteryg- : (comb.)** دیکھو Pteryg

**Pterygo-maxillary : (a)** [L. 'maxilla'.] بازو نما ابھار اور جبڑے کی بڑی ہڈی کا ، اس سے متعلق یا اس سے جڑا ہوا ؛ جنیحی فکی ۔

**Pterygo-palatal/ -palatine : (a)** بازو نما ابھار اور تالو کی ہڈی کا یا اس سے متعلق ۔

**Pterygoblast : (n)** [Gr. 'blastos'.] (مچھلی کا) جنینی بازو ؛ وہ بازو یا پر جو نشو و نما کی ابتدائی حالت میں ہو ۔

**Pterygoid : (a)** پر نما ؛ بازو نما ؛ پنکھ جیسا ؛ جناح شکل ؛ جناح نما ۔

**Pterygoid : (n)** عظم جناحی ؛ بازو نما ہڈی ؛ جنیحی ؛ عضلۂ جناحی ؛ بازو نما عضلات میں سے کوئی ۔

**Pterygoid bone : (n)** عظم جناحی ؛ بازو نما ہڈی ؛ جنیحی ۔

**Pterygoid process : (n)** بازو نما ابھار ؛ بازو نما جوڑ ؛ زائدہ عظم وتدی ؛ جنیحی ۔

**Pterygopodium : (n)** (مچھلی کا) شارک وغیرہ کے پنجوں میں سے کوئی ایک (جن سے وہ مادہ کو دباتے ہیں)؛ پائے بازو نما ؛ پنجہ پر نما ۔

**Pterygostome : (n)** کیکڑے اور دوسرے قشریوں میں اوپری خول یا کھپرے کے اگلے کناروں کے درمیان کی جگہ ؛ منہ ؛ دہن قشریہ ۔

**Pterygota : (n)** (نباتیات) پردار حشرات ؛ پنکھی ؛ کیڑوں کی ایک قسم جو اولاً پردار ہوتے ہیں مگر بعد میں بے پر ہو جاتے ہیں ۔

**Pteryla / Pterylae : (n)** [mod. L.] (طیورات) پریلا ؛ پر حاشیہ ؛ پروں کے مختلف گچھے یا مقامات (جو پرندوں کے جسم پر ہوتے ہیں اور جو Apteria یعنی بے پر مقامات سے جدا ہو جاتے ہیں ) ۔

**Pterylography : (n)** پرندوں کے پروں کی ترتیب یا حاشیہ بندی کا بیان یا اس موضوع پر کوئی کتابچہ یا رسالہ ۔

**Pterylology : (n)** پرندوں کے پروں کی ترتیب و تہذیب یا حاشیہ بندی سے متعلق علم یا اس کا مطالعہ ۔

**Pterylosis : (n)** پر حاشیہ بندی ؛ (پرندوں کے جسم پر) پروں کی ترتیب ۔

**Ptil- / Ptilo- : (comb.)** یونانی لفظ Ptilon سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "ملائم پر" "نرم بال و پر" "چھوٹا پر" ۔

**Ptilocerque : (n)** [Gr. 'Kerkos'.] Ptilocercus جنس کا بڑا چھچھوندر جس کی دم لمبی ہوتی ہے اور اس کے سرے پر بال ہوتے ہیں ۔

**Ptilopaedic : (a)** [Gr. 'pais, paid-'.] (پرندے) جو پورے جسم پر نرم روئیں لئے ہوئے انڈوں سے نکلتے ہیں ۔

**Ptilopod : (a)** پاموز ؛ (پرند) جس کے پاؤں میں بھی پر ہوں ۔

**Ptilosis : (n)** (۱) بال و پر (بحیثیت مجموعی) ۔ (۲) بالجھڑ ؛ بالوں کا گرنا ؛ (خصوصاً) پلکوں کے بال گرنا ۔

**Ptilota : (n)** جنس اشنہ ؛ سمندری سرخ کائی کی ایک جنس جس کے پتے پروں جیسے اور چپٹے ہوتے ہیں ۔

**Ptisan : (n)** [Fr. 'Tisane'.] آش جو ؛ ماء الشعیر ؛ جو شاندہ ؛ جوش دے کر نکالا ہوا وہ عرق جو تغذیہ سے پر ہو اور بطور دوا استعمال کیا جائے ۔

**Ptochogony : (n)** [f. Gr. 'ptochos+ gonia'.] بھکاریوں کو جنم دینا ؛ بھکاری پیدا کرنا ۔

**Ptolemaean : (n)** [f. L. 'Ptolemaeus'.] بطلیموسی ؛ دوسری صدی عیسوی میں الاسکندریہ کے رہنے والے مشہور منجم یا نجومی بطلیموس کا یا اس سے متعلق ۔

**Ptolemaean : (n)** بطلیموسی نظریے کا قائل ؛ حامئ نظام بطلیموسی ۔

**Ptolemaic : (a)** [f. Gr. 'Ptolemaios'.] (۱) بطلیموسی ؛ متعلق بطلیموس (اسکندریہ کا زبردست ہیئت داں جو دوسری صدی عیسوی میں گذرا ہے ) ۔ (۲) خاندان بطلیموس کے ارکان یا ان سے متعلق (جنہوں نے اسکندریہ اعظم کی وفات سے لے کر قلو پطرہ کے زمانے تک مصر پر حکومت کی تھی ) ۔

**Ptolemaic : (n)** بطلیموسی نظریے کا قائل ؛ حامئ نظام بطلیموسی ۔

**Ptolemaic hypothesis : (n)** بطلیموسی فرضیہ ۔

**Ptolemaic system / -theory : (n)** (علم النجوم) نظام بطلیموسی؛ نظریۂ بطلیموس ؛ علم نجوم سے متعلق بطلیموس کا ایجاد کردہ یا مرتب کردہ نظریہ یا نظام جس میں زمین کے گرد سورج ، چاند اور سیاروں کی باہم مربوط گردشوں کی تفصیل ہے اور جس میں زمین کو ساکن تصور کیا گیا تھا ؛ بطلیموس کا نظام ہیئت ۔

**Ptolemaist** : (n) نظریۂ بطلیموس کا قائل : نظام بطلیموس کا حامی ۔

**Ptolemy** : (n) (تاریخ) بطلیموس (اسکندریہ کا مشہور ہیئت داں جو دوسری صدی عیسوی میں گذرا ھے ) ۔

**Ptomaine** : (n) [It. 'Ptomaina' .] (کیمیا) تومین : مادۂ عفونت جو جانوروں اور نباتات کے سڑنے سے پیدا ہوتا ھے اور جس میں بعض نہایت زہریلا ہوتا ھے : عفونتی زہر : تومین ۔

**Ptomaine poisning** : (n) عفونتی زہر : عفونتی تسمم ۔

**Ptosis** : (n) [Gr. 'ptosis' .] استرخائے جفن بالا : اوپر کے پپوٹے کا استرخا : آنکھ کی بالائی پلک کو اٹھانے والے عضلات کی مفلوجیت کے باعث اس کا گر جانا : استرخا : سقوط جفن ۔

**Ptyalagogue** : (n) ['Ptyal+ -agogue' .] لعاب دہن کی ریزش تیز کرنے والی دوا یا کوئی چیز : (طب) سیلاب دہن رہا ۔

**Ptyalin** : (n) [Gr. 'Ptyalon' .] (عضویاتی کیمیا) ٹائلین : لعابین ۔

**Ptyalism** : (n) [Gr. 'Ptyalismos' .] (طب) لعابیت : سیلاب دہن : سیلاب دہن کا تیز افراز یا بہاؤ : رال بہنا : زیادہ رال آنا ۔

**Ptyxis/ Ptyxes** : (n) (نفسیات) لف برگ : ترتیب ورق ۔

**Pub** : (n) (۱) (روزمرہ) لفظ Public کا مخفف ۔ (۲)سرائے: بھٹیار خانہ وغیرہ جہاں قیام و طعام کے ساتھ شراب بھی مہیا کی جاتی ہو ۔

**Pubble** : (a) [origin unkn.] موٹا : فربہ : گداز جسم ۔

**Puberal** : (a) [med. L. 'Puberalis' .] بلوغی : سن بلوغ کا : سن بلوغ پر ۔

**Pubertal** : (a) بلوغتی : بلوغت کا یا اس سے متعلق : سن بلوغ کا یا اس سے متعلق : بلوغی ۔

**Pubertas praecox** : (n) [L. ] (طب) زود رس بلوغ ۔

**Puberty** : (n) [L. 'Pubertas' .] بلوغ : بلوغت : سن بلوغ : عمر بلوغ : سیان پن : جوانی : آغاز بلوغ : بالغیت : بچے پیدا کرنے کا اہل ہونے کی حالت ۔

Age of puberty : سن بلوغ : عمر بلوغ (ازروئے قانون انگلستان نکور کے لئے ۱۴ سال ، اناث کے لئے ۱۲ سال) ۔

**Puberulent** : (a) [f. L. puber+ -Ulent. ] مودار : روئیں دار : روئیں سے ڈھکا ہوا : بالغ : جوان ۔

**Puberulous** : (a) دیکھو Puberulent

**Pubes** : (n) [ L. 'Pubes, -is'. ] (۱) موئے زیر ناف : شرمگاہ کے بال : پیڑو کے بال : موئے زہار : جھانٹ : موئے عانہ ۔ (۲) زیر ناف : زہار : پیڑو : عانہ : پیٹ سے نیچے کا وہ حصہ جو سن بلوغ کو پہنچنے پر بالوں سے ڈھک جاتا ھے ۔ (۳) (حیوانیات ، نباتیات) روئیں (جو بعض حیوانات خصوصاً کیڑوں کے جسم کے بعض حصوں پر یا بعض پودوں کے پتوں یا ڈنٹھلوں پر ہوتے ہیں ) ۔

**Pubescence** : (n) [med. L. 'Pubescentia' .] (۱) بلوغت : بالغیت : سن بلوغ کو پہنچنا : بلوغ ۔ (۲) (نباتیات ، حیوانیات) رواں : روئیں (جو بعض حیوانیات خصوصاً کیڑوں کے جسم کے بعض حصوں پر یا بعض پودوں یا ڈنٹھلوں پر ہوتے ہیں ) ۔ (۳) روئیں داری ۔

**Pubescent** : (a) [L. 'Pubescens' .] (۱) سن بلوغ کے قریب یا سن بلوغ کو پہنچا ہوا : بالغ : جوان : جس کا آغاز بلوغ ہو ۔ (۲) (نباتیات ، حیوانیات) روئیں دار : نرم ننھے بالوں سے ڈھکا ہوا ۔

**Pubescent** : (n) سن بلوغ کو پہنچا ہوا یا پہنچتا ہوا جوان : نوجوان : نو بالغ شخص ۔

**Pubic** : (a) [f. Pubes +-ic.] عانی : پیڑو کا یا اس سے متعلق : زہاری : شرمگاہی ۔

**Pubic arch** : (n) قوس استخوان شرم گاہ ۔

**Pubic bone** : (n) عظم عانہ : پیڑو کی ہڈی : استخوان شرمگاہ ۔

**Pubic region** : (n) پیڑو : عانہ ۔

**Pubic symphysis** : (n) ارتفاق عانہ : شکم سے نیچے شرمگاہ کی دو ہڈیوں کا باہم اتصال محکم ۔

**Pubiotomy** : (n) عانہ تراشی : پیڑو کی ہڈی کو کاٹنا (وضع حمل میں آسانی کے لئے ) ۔

**Pubis** : (n) [Short for L. 'Os pubis' .] (۱) عانہ : عظم عانہ : پیڑو کی ہڈی : استخوان : شرمگاہ ۔ (۲) (غلط طور پر) زیر ناف : زہار : پیڑو : عانہ ۔

Os pubic : عظم عانہ : پیڑو کی ہڈی :استخوان شرمگاہ ۔

Purslane-tree : (n) شمالی امریکا کا با قلا ۔

Pursuable : (a) قابل انجام دہی : قابل تعاقب : قابل اتباع : پیروی کے لائق : استغاثہ یا دعویٰ کے قابل ۔

Pursuance : (n) [f. as Pursuant. ] (۱) پیروی : تلاش : کوشش : تعمیل : نتیجہ ۔ (۲) تعقیب : تعاقب ۔ (۳) مزاولت : جاری رکھنا : سلسلہ : تسلسل ۔

In Pursuance of : بہ تعمیل : بہ اتباع ۔

Pursuant : (a) [OFr. 'Por- , poursuiant'.] (۱) متعاقب : تعاقب کرنے والا : متلاشی : پیرو ۔ (۲) موافق : مطابق : بہ موجب: حسب ۔

Pursuantly : (adv.) اتباع کے طور پر : بہ اتباع : موافق : مطابق : بہ موجب ۔

Pursue : (v) [ME. 'Pursiwe' .] (۱) تعاقب کرنا : پیچھا کرنا (گرفتار کرنے یا قتل کرنے کی غرض سے )۔ (۲) ڈھونڈنا: تلاش کرنا۔ (۳) در پے ہونا : کٹے جانا : قائم رہنا : لگے رہنا ۔ (۴) پیروی کرنا : چلنا : جاری رکھنا (راستہ ، تحقیق وغیرہ) : اصول یا نظریہ کے مطابق عمل کرنا ۔ (۵) انجام دینا : مد نظر رکھنا : جاری رکھنا(تعلیم وغیرہ) : اختیار کرنا(پیشہ وغیرہ)۔ (۶) کسی کے تعاقب میں جانا (After کے ساتھ)۔ (۷) عدالت میں مقدمہ چلانا : مقدمہ قائم کرنا : (خصوصاً اسکاتستان ) تلاش کرنا : استغاثہ کرنا۔ (۸) (قانون) (عمل وغیرہ) چلاتے رہنا : جاری رکھنا : انتظام کرنا (کاروبار کا) ۔ (۹) (قانون) پیش کرنا : تحریری بیان دینا (خصوصاً اسکاتستان ) ۔ (۱۰) مسلسل ہونا: لگاتار ہونا ۔

To purse after : کسی کے تعاقب میں جانا ۔

Pursuer : (n) (۱) (قانون) شاکی : خواہاں : مدعی خصوصی : دعویٰ دار : مستغیث ۔(۲) تعاقب کرنے والا : پیچھا کرنے والا ۔ (۳) متلاشی : متجسس ۔

Pursuingly : (adv.) تعاقب کرتے ہوئے : تلاش کرتے ہوئے : استغاثہ کے طور پر ۔

Pursuit : (n) [Fr. 'Poursuite' .] (۱) تعاقب : تلاش : کھوج : سعی : جستجو : تفتیش (شکار شدہ جانور یا دشمن کے لئے)۔ (۲) پیشہ : کار و کسب : کام دھندا : شغل : مشغلہ : کاروبار ۔(۳) (قانون) نالش: (نفسیات) تعقیب : عقبہ ۔ (۴) تلاش کرنے کا عمل : حاصل کرنے کا عمل ۔ (۶) مقصد ۔ (۷) لڑاکا جہاز (Fighter) ۔

In Pursuit (of) : تلاش میں : تعاقب میں ۔

Pursuit plane : (n) لڑاکا جہاز : فائٹر ہوائی جہاز ۔

Pursuitmeter : (n) (نفسیات) تعقیب پیما ۔

Pursuivant : (n) [OFr.' Pursivant' .] (۱) مدرسہ حربیہ (College of Arms) کا ایک افسر جو منصب میں نقیب سے نیچے ہوتا ہے ؛اسے Pursuivant at (of) arms بھی کہتے ہیں ۔ (۲) (شاعرانہ) پیرو : متبع : ملازم : رکاب دار ۔ (۳) قاصد :ہرکارہ : نامہ رساں ۔

Pursy : (a) [Later form of 'Pursif' .] (۱) دیکھو Pursive ۔ (۲)موٹا: فربہ : پھپس : پولا: پھولا ہوا : لحیم شحیم : جسیم : جس پر جلدی دم چڑھ جائے : جس کا سانس جلد پھول جائے : تنگ نفس ۔

Pursy : (a) [f. Purse (n) + -y.] (۱) (کپڑا ، چمڑا وغیرہ) شکن دار: چین آلود : تہ دار : جھری دار ۔ (۲) دولت مند : کیسہ بھرا ہوا ۔

Purtenance : (n) [AFr. 'Purtinaunce' .] جانور کی انتڑیاں ۔

Purulence : (n) [L. 'Purulentia' .] ریم آلودگی : پیپ بھرا ہوا ہونا : زخم چرکی : (طب) پیپ آلودگی : صدیدگی ۔

Purulency : (n) پیپ دار ہونے کی حالت : صدیدگی ۔

Purulent : (a) [L. 'Purulentus' .] ریم آلود : چرک آلود : جراحت دار : پیپ بھرا : پیپ دار : صدیدی: مواد بھرا : پر مواد : جس میں سے پیپ جاری ہو ۔

Purulent conjunctivitis : (n) (طب) رَمد صدیدی ۔

Purulently : (adv.) ریم آلود طور پر :پیپ دار طور پر ۔

Purulentness : (n) ریم آلودگی : پیپ داری ۔

Purvey : (v) [L. 'Providere' .] (۱) مہیا کرنا : فراہم کرنا : بہم پہنچانا (کھانے پینے کی چیزیں )۔ (۲) بندوبست کرنا : رسد بہم پہنچانا : ضروریات بہم پہنچانا (کسی شخص کو): داروغۂ توشہ خانہ کا کام کرنا۔

Purveyance / Pourveyance : (n) [L. 'Providentia' .] (۱) رسد رسانی : خوراک رسانی : آذوقہ رسانی : بہم رسانی ۔ (۲) ذخیرۂ رسد : رسد : سامان رسد : سامان خوراک : سامان خورد و نوش ۔ (۳) (حق شاہی) قیمت مقررہ پر سامان رسد کی خریداری و بیگار ۔

**Purveyor : (n)** [AF. 'Purvur-', purvour' . ] (۱) اسباب فراہم کرنے والا : بہم پہنچانے والا؛ سامان رساں : آذوقہ رسان : کھانے کے سامان کا انتظام کرنے والا ۔ (۲) داروغۂ ذخیرہ : خان سامان یا میر ساماں : ناظر : خان ناظر : داروغۂ توشہ خانہ ۔ (۳) (تاریخ) افسر رسد ۔ (۴) فوج ، قلعے کی محافظ فوج وغیرہ کے لئے رسد کا انتظام کرنے والا افسر ۔ (۵) بادشاہ یا بڑے لوگوں کے لئے اسباب ، سواری یا اس قسم کی چیزوں کا منتظم کار ۔

**Purview : (n)** [AF. 'Purview' .] (۱) مواد اساسی : متن قانون : منشائے قانون ۔ (۲) (بصریات) دائرۂ نظر : رسائی : چشم رس : مشاہدات : حد بصیرت : حد نظر : غور و فکر : تصور : دھیان : توجہ : التفات ۔ (۳) وسعت : حدود : میدان : وسعت منشا (کسی قانون ، دستاویز ، کتاب ، کاروبار وغیرہ کی) ۔

**Purwanah : (n)** [Pers. 'Purwana' .] پروانہ : اجازت نامہ : آڈر ۔

**Pus : (n)** [L. 'pus' .] (مرضیات) صدید : ریم : پیپ : چرک : فساد : پس : مواد : مادہ : راد ۔

**Puseyism : (n)** [f. name of E.B. Pusey (1800-82), professor of Hebrew and canon of Christ Church at Oxford . ] پوزیت : پیروئ پوزی (یہ لفظ مخالفین تحریک آکسفورڈ کے حامیوں کے خلاف استعمال کرتے تھے) ۔

**Puseyist : (n)** مقلد پوزی : پوزی کا حامی ۔

**Puseyistic/ -al : (a)** مقلد پوزی کا یا اس سے متعلق ۔

**Puseytic : (n)** دیکھو Puseyist

**Puseyitical : (a)** مقلد پوزی کا یا اس سے متعلق ۔

**Push : (n)** [f. Push. (v) ] (۱) دھکا : دھکیل : ٹھیل : ریل پیل : ریلا ۔ (۲) (انتا) دھکیل : ٹھیلنا : (خصوصاً بلیرڈ میں) ضرب : نیز کرکٹ میں بلے کی ضرب ۔ (۳) (مجازاً) (کسی کو) سعی ، سفارش یا کوشش سے بڑھانا : زبردست کوشش ۔ (۴) ہول (ہتھیار کی) : جانور کا سینگ مارنا ۔ (۵) (فوج) ہلہ : حملہ : چڑھائی : یورش : پیش رفت : قوت آزمائی کا مقابلہ : پیشروی : مستقل پیش قدمی : شدید حملہ ۔ (۶) دباؤ : زور : بوجھ : اعصابی دھچکا ۔ (۷) تنگی : سختی : نازک وقت : انتہائی مشکل یا تکلیف : بحران ۔ (۸) عزم : ہمت : استقلال : ثابت قدمی : مستعدی ۔ (۹) (عام) چوروں کی ٹولی : جرائم پیشہ لوگوں کا گروہ : بدمعاشوں کا جتھا : اراذل و اوباش کا دستہ : شہیدوں کی جماعت ۔ (۱۰) (تعمیرات) دباؤ (شہتیر وغیرہ کا) : محراب ۔ (۱۱) (مجازاً) واقعات و حالات کا دباؤ : شدت ضرورت : انتہا : انتہائی تدبیر یا تجویز ۔ (۱۲) مہم : کارعظیم : کار اہم ۔

**At one push / At the first - :** پہلی کوشش میں ۔

**To give (get) the push :** (عام) خدمت سے سبکدوش کرنا یا ہونا ۔

**To make a push(at or for) :** مستقل پیش قدمی کرنا ۔

**Push : (v)** [L. 'Pulsare' .] (۱) دھکیلنا : ٹھیلنا : ریلنا : پیلنا : کھسکانا : سرکانا : دھکا دینا : پیچھے ہٹانا : پسپا کر دینا : شکست دینا ۔ (۲) ہلنا : ڈلنا ۔ (۳) (انتا) گیند کو ضرب لگانا ۔ (۴) (بائبل) ٹکر مارنا : سینگ مارنا : وار کرنا : ہولا مارنا (ہتھیار سے) ۔ (۵) (پودا) نکلنا : باہر نکالنا : پھوٹنا : شاخ پھوٹنا : تنا نکلنا : کلی کھلنا : پھوٹ پڑنا ۔ (۶) باہر نکالنا : آگے کو نکلا ہونا یا آگے کو نکالنا ۔ (۷) زور مارنا : جد و جہد کرنا : سبقت لے جانے کی کوشش کرنا : اثر یا قوت سے کام لینا ۔ (۸) اکسانا : ابھارنا : راغب کرنا : مائل کرنا : بر انگیختہ کرنا ۔ (۹) انجام دینا : تکمیل کو پہنچانا : زور دینا ۔ (۱۰) مشغول ہونا : مصروف ہونا : ترقی دینا : آگے بڑھانے کی کوشش کرنا ۔ (۱۱) بڑھانا : آگے بڑھانا : ترقی دینا : آگے بڑھانے کی کوشش کرنا ۔ (۱۲) ترقی کرنا : تجارت میں ترقی کرنا : فروخت میں اضافہ کرنا (اشتہار وغیرہ کی بدولت) : حصول معیشت میں کوشاں ہونا ۔ (۱۳) دبانا : مجبور کرنا : تنگ کرنا : دق کرنا : ستانا : زچ کرنا ۔ (۱۴) یورش کرنا : حملہ کرنا : ہلہ بولنا ۔ (۱۵) ثابت قدمی یا طاقت سے کسی کے لئے راہ پیدا کرنا ۔ (۱۶) زور دینا : زور کے ساتھ پیش کرنا : توجہ دلانا : سخت اصرار و تاکید سے کہنا ۔ (۱۷) غیر قانونی طور پر (دوا) بیچنا ۔ (۱۸) کسی عمر کے قریب ہونا ۔

**I am pushed for money :** مجھے کہیں سے روپیہ نہیں ملتا : میرا ہاتھ بہت تنگ ہے ۔

**I am pushed for time :** میرے پاس بالکل وقت نہیں ہے یا مطلق فرصت نہیں ہے ۔

**I do not wish to push him for payment :** میں اس کو ادائی کے لئے مجبور کرنا نہیں چاہتا ۔

**To be pushing :** کسی عمر کے قریب ہونا ۔

**To push back /-down :** پیچھے دھکیلنا ۔

To push off : چپو سے کنارے پر زور لگا کر کشتی کو بیچ دریا میں لے جانا : بیچ دریا میں پہنچ جانا۔

To push on : آگے بڑھانا۔

To push one's fortune : حصول دولت میں ساعی ہونا: حصول معیشت میں کوشاں ہونا۔

To push one's way : راستہ بنانا : رکاوٹ ہٹا کر راستہ نکالنا۔

To push through : انجام کو پہنچانا : تکمیل کرنا : کام لے جانا۔

Push : جزو ترکیبی بمعنی "زور دینے والا"۔

Push-ball : (n) ایک قسم کا کھیل جس میں بڑا اور بھاری بال کو ہاتھ اور جسم سے دھکیل کر گول کی طرف لے جاتے ہیں۔

Push-barred : (a) (انٹی میں) جس میں دھکے (ضرب) کو روک دیا جاتا ہے۔

Push-bike : (n) (عام) بائیسکل۔

Push boat : (n) پاور کشتی۔

Push-button war : (n) وہ جنگ جس میں منضبط میزائل کا استعمال ہوتا ہے، جس کی اڑان ایک بٹن دابنے پر منحصر ہوتی ہے۔

Push car : (n) (۱) (امریکا) ہاتھ کار۔ (۲) بوگی کار انجن کو ٹرین سے ملانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور جو کشتی (Ferry-boat) پر ہوتی ہے۔ (۳) ایک قسم کی ٹرالی۔

Push chair : (n) ایک قسم کی بچوں کی کرسی نما گاڑی (جسے ہاتھ سے دھکیلتے ہیں)۔

Push cycle : (n) (بول چال) سائیکل۔

Push cyclist : (n) سائیکل چلانے والا۔

Push off : (v) روانہ ہونا : چلے جانا : سفر پر روانہ ہونا۔

Push-over : (n) (۱) (امریکی عامیانہ) وہ مکہ باز جو آسانی سے پیچھے دھکیل دیا جائے۔ (۲) (مجازاً) وہ چیز جس پر آسانی سے قابو پایا جا سکے : سہل الوقوع شے۔

Push-pin : (n) (۱) بچوں کا ایک کھیل جس میں کھلاڑی اپنے پن کو آگے بڑھاتا ہے (اس مقصد سے کہ دوسرے کھلاڑی پر سبقت لے جائے) : بچوں کا ایک کھیل جس میں ہر کھلاڑی اپنی میخ دوسرے کی میخ سے لڑانے کے لئے آگے کو دھکیلتا ہے۔ (۲) (مجازاً) بچوں کا کھیل۔ (۳) (امریکا) ڈرائنگ پن۔

Pushcart : (n) بچوں کی ہاتھ گاڑی : ارابۂ دستی۔

Pusher : (n) (۱) دھکیلنے والا : زور لگانے والا۔ (۲) دھکیلنے کی مشین : ٹھیلنے کی مشین۔ (۳) مشین کا پرزہ جو دھکیلنے کا کام کرتا ہے۔ (۴) آدم متجاوز۔ (۵) (عام) (امریکا) غیر قانونی دوافروش۔

Pusher aeroplane : (n) وہ ہوائی جہاز جس میں سہم گرداں پائلٹ کے پیچھے ہوتا ہے : ہوائی جہاز جس میں ہوا کا پیچ (air screw) پیچھے لگا ہوتا ہے۔

Pushful : (a) نہایت مستعد اور سرگرم : اولو العزم : پر زور : متجاوز: نیر و مند : گھس پیٹھ کرنے والا۔

Pushfully : (adv.) پر زور طور پر : اولو العزمی سے۔

Pushfulness : (n) اولوالعزمی : نیر مندی۔

Pushing : (a) (۱) (مجازاً) دلیر : حادثہ جو : نیرومند : جسور : من چلا : مہم جو۔ (۲) دھکیلنے والا : ہولا مارنے والا: دھکا دینے والا۔ (۳) جو خواہ مخواہ خدمت کرنے کو تیار ہو : جو ہر کام میں ضرورت سے زیادہ اہتمام کرے فضول خدمت : فضول کار۔ (۴) مستعد : آگے بڑھنے کی کوشش کرنے والا : گھس پیٹھ کرنے والا: گھس پیٹھ کار۔

Pushingly : (adv.) دلیری کے ساتھ : نیر و مندی کے طور پر : مستعدی سے: جد و جہد سے : کدو کاوش سے۔

Pushingness : (n) دلیری : نیر ومندی : مستعدی : جد و جہد : کدو کاوش۔

Pushtu / pushto : (n) [Pers. 'Pustu'.] پشتو : افغانی زبان۔

Pushy : (a) (امریکا، بول چال) خود زعیمانہ (خصوصاً ناراضگی سے)۔

Pusillanimity : (n) [f. Pusillanimite'.] بزدلی : کم ہمتی : بوداپن: کم ظرفی : تر سوئی : کم جرأتی : ڈر پوک پن۔

Pusillanimous : (a) [L. 'Pusillanimis'.] بزدل : ترسو : کم ہمت : ڈرپوک : کم جرأت : بودا : کم ظرف۔

**Pusillanimously : (adv.)** بزدلی کے طور پر: کم ہمتی کے ساتھ : بودے پن سے : کم ظرفی سے۔

**Pusillanimousness : (n)** کم ظرفی : بزدلی : کم ہمتی۔

**Puss : (n) [Etym. Unkn. ]** (۱) بلائی : بلی : گربہ (بلی کا عرف یا بلانے کا نام )نیز شیر ، خرگوش وغیرہ کا عرف۔ (۲) (حیوانیات) خرگوش : شیر ۔(۳) (بول چال) لڑکی (پیار یا دل لگی سے) ۔ (۴) Puss-moth کا مخفف۔

**Sly puss :** گربۂ مسکین : مکار لڑکی۔

**Puss-cat : (n)** بلی کا نام (بچوں کا دیا ہوا)۔

**Puss-moth : (n)** (حیوانیات) بید پروانہ : پُس پروانہ : ایك قسم کا بڑا یوروپی پروانہ۔

**Pussin the corner : (n)** ایك قسم کا بچوں کا کھیل۔

**Pussley/ -ly : (n) [alter. of 'Pursley' .]** دیکھو Purslane

**Pussy : (a) [f. Pus + y.]** (طب) پیپ دار۔

**Pussy : (n)** (۱) بلی : بلائی :گربہ ۔ (۲)(بچوں کا دیا ہوا نام) کوئی ملائم اور روئیں دار چیز۔ (۳) خرگوش۔ (۴) لڑکی : عورت۔

**Pussy cat : (n)** (۱) امریکا میں پایا جانے والا پودا جس کے پھول بلی کی دم سے مشابہ ہوتے ہیں اور اوپر سے اس کے پتے چمکیلے ہرے اور نیچے سے سفیدی مائل ہوتے ہیں۔ (۲) بلی کانام (بچوں کا دیا ہو)۔

**Pussy-foot : (n)** (امریکا) آہستہ سے چلنا : خفیہ طور سے آگے بڑھنا: خاموشی سے بڑھنا۔

**Pussy-willow : (n)** (نباتیات) امریکی بید : بید کم رنگ۔

**Pussyfoot : (n)** (۱) W.E. Johnson کا عرفی نام۔ (۲) ممانعت شراب کا امریکی لیکچرر۔ (۳) ممانعت شراب کا حامی۔

**Pussyfooter : (n)** ممانعت شراب کا حامی۔

**Pussyfooting : (a)** ممانعت شراب کی حمایت کرنے سے متعلق یا ممانعت شراب کی حمایت کرنے والا۔

**Pustulant : (a) [late L. 'Pustulantem' .]** آبلہ دار : پھپھولے دار۔

**Pustular : (a) [mod. L. 'Pustularis' .]** (۱) آبلہ کا یا اس سے متعلق۔ (۲) (طب) آبلہ دار : شوری ۔ (۳) (نباتیات ، حیوانیات) ابھار دار۔

**Pustulate : (a) [late L. 'Pustulatus'.]** (طب) قائچی : آبلہ دار : شوری : بثرہ دار : دمل دار : پھپھولے دار : (نباتیات) ابھار دار : آبلہ دار۔

**Pustulate : (v) [late L. 'Pustulant- , Pustulare' .]** آبلہ بن جانا : پھپھولا کی شکل اختیار کرنا : آبلہ کی شکل میں ہوجانا۔

**Pustulation : (n)** (طب) شوریت : آبلہ خیزی : چھالے پڑنا۔

**Pustulatous : (a)** آبلہ دار : چھالا دار : آبلہ خاصیت۔

**Pustule : (n) [L. 'Pustula' .]** (۱) آبلہ : چھالا : دنبل : پھوڑا : پھنسی: بثرہ : پھپھولا ۔ (۲) (نباتیات ، حیوانیات) ابھار : گومڑی : مسا۔ (۳) زمین کا ابھار : وہ زمین جو پھوٹ نکلی ہو (جوالا مکھی وغیرہ کے طور پر )۔

**Malignant pustule :** (طب) متعدی چھالا یا آبلہ : زہریلا چھالا یا پھوڑا : خبیث آبلہ : خبیث بثرہ۔

**Pustuliform : (a)** آبلہ نما : پھپھولے کی شکل کا۔

**Pustulous/ Pustulose : (a) [L. 'Pustulosus' .]** دیکھو Pustular

**Puszta : (n) [Magya. ]** ہنگری کا گیاہستان : ہنگری کا ریگستان یا کھلا میدان : ہنگری کا بے شجر خطۂ زمین۔

**Put : (n) [f. Put. (v) ]** (۱) دھکیلنے کا عمل : دھکیل : ڈھیل : پتھر وغیرہ ورزش میں پھینکنے کا عمل : پھینك : پھنکائی: پتھر یا وزن کی پھینك یا پھینکائی۔ (۲)ہتھیار وغیرہ بھونکنے کا عمل۔ (۳) سامان وغیرہ مقررہ وقت اور مقررہ قیمت پر پہنچانے کا عمل : قیمت مقررہ اور وقت مقررہ پر تحویل مال کا اختیار۔

**Put : (n)** (گولف) گولفی ضرب۔

**Put : (v) [late OE. 'Putian' .]** (۱) پھینکنا : دھکیلنا (پتھر وغیرہ ورزش میں) : ڈھیلنا : دھکا دینا : وزن پھینکنا : گولہ پھینکنا۔ (۲) گھونپنا : کھبونا : بھونکنا (ہتھیار وغیرہ): داخل کرنا : چبھونا (اوزار وغیرہ )۔ (۳) روانہ ہونا : چلنا (جہاز کا بندرگاہ وغیرہ سے دور یا اس کی طرف)۔ (۴)رکھنا : لگانا۔ (۵) نشان کرنا : لکھنا۔ (۶) جوتنا : جوڑنا : جانور کو گاڑی وغیرہ میں جوتنا۔ (۷) ملانا : جوڑا ملانا (نر کا مادہ سے)۔ (۸) پار لے جانا : پار اتارنا (دریا

سے)۔ (۹) (تجارت) سامان کا مقررہ وقت پر پہنچانا۔
(۱۰) حوالہ کرنا؛ تحویل کرنا؛ سپرد کرنا؛ (کسی
چیز کو) کسی کے اختیار میں دینا؛ حفاظت میں دینا؛
تفویض کرنا؛ سونپنا۔ (۱۱) رکھنا؛ بٹھانا (کسی مقام
وغیرہ پر)۔ (۱۲) ڈالنا؛ اضافہ کرنا؛ بڑھانا؛ جوڑنا
(To,In کے ساتھ)۔ (۱۳) داخل کرنا؛ درج کرنا؛ شامل
کرنا۔ (۱۴) قیمت لگانا؛ اندازہ لگانا؛ خیال کرنا؛
تخمینہ لگانا؛ تعین کرنا۔ (۱۵) تبدیل کرنا؛ (خصوصاً)
ترجمہ کرنا؛ دوسری زبان میں منتقل کرنا؛ تحریر یا
تقریر میں بدلنا؛ خاص طریقے سے اظہار کرنا۔
(۱۶) اعتماد کرنا۔ (۱۷) جوکھم میں ڈالنا؛ قسمت
پر چھوڑ دینا۔ (۱۸) روپیہ لگانا (کسی شرط وغیرہ
پر)۔ (۱۹) منحصر کرنا؛ مبنی کرنا؛ منحصر ہونا؛
مبنی ہونا۔ (۲۰) اطلاق کرنا؛ کام میں لانا۔ (۲۱) (خیال
یا بیان میں) (ایک کو دوسری جگہ) تصور کرنا؛
فرض کرنا۔ (۲۲) پیش کرنا؛ بیان کرنا؛ ترغیب
کرنا؛ دوسرے کے سامنے جواب کے لئے رکھنا؛ غور و
فکر کے لئے دوسرے کے سامنے رکھنا؛ تجویز کرنا۔
(۲۳) بوجھ ڈالنا؛ مجبور کرنا؛ (کوئی چیز کسی کے)
گلے منڈھنا؛ سر ڈالنا۔ (۲۴) جاری ہونا۔
(۲۵) (حیوانات کا) جفتی کرنا؛ جفتی کرانا۔
(۲۶) متصف کرنا؛ منتسب کرنا؛ منسوب کرنا۔
(۲۷) (سر یا سینگ وغیرہ سے) ٹکر مارنا۔
(۲۸) (کوئلے کی کان) (ٹرام، کوئلہ کا ڈھیر
وغیرہ) دھکیلنا۔ (۲۹) (پودا) بڑھنا؛ کلی کا
کھلنا؛ پھوٹنا؛ اگنا؛ نکلنا (اب صرف بول چال
میں)۔ (۳۰) حرکت کرنا (شخص یا چیز کا)
(ایک جگہ سے دوسری جگہ پر)؛ جگہ بدلنا؛
حالت کا بدلنا۔ (۳۱) (On, upon کے ساتھ)
پہننا (کپڑا)؛ رکھنا (جسم پر)؛ ڈالنا (جسم پر)۔
(۳۲) (چیز یا شخص) خاص حالت یا شکل میں
رکھنا یا لانا۔ (۳۳) استعمال کرنا؛ کام میں لانا؛
کام لینا۔ (۳۴) اپنے سے فیصلہ تفویض کرنا؛
فیصلہ سپرد کرنا۔ (۳۵) (خصوصاً) فیصلہ کے
لئے پوائنٹ رکھنا؛ اسمبلی کے سامنے ووٹ کے لئے
رکھنا۔ (۳۶) سوال کرنا؛ سوال رکھنا۔ (۳۷) الزام
یا تہمت رکھنا؛ (کسی چیز کا) اتہام رکھنا؛ الزام
دینا۔ (۳۸) کسی جگہ رکھنا؛ کم کرنا؛ گھٹانا
(شخص یا چیز)۔ (۳۹) مطالعہ کے لئے روانہ
ہونا؛ تعلیم حاصل کرنے کے لئے روانہ ہونا۔
(۴۰) (گھوڑے کو) کسی چیز کی طرف اشارہ کرنا۔
(۴۱) گھوڑے کا خاص چال سے چلنا۔ (۴۲) (مویشی
کو) کھلانے کے لئے آزاد کرنا؛ غذا کے لئے (شخص
کو) پابند کرنا۔ (۴۳) کوئی کام کرنے کے لئے
کسی شخص کو مجبور کرنا۔ (۴۴) رکاوٹ ڈالنا؛
مانع ہونا؛ روکنا۔

A few words will put the matter right : چند لفظوں میں یہ معاملہ ٹھیک ہو جائے گا۔

Don't be put upon by him : اس کی جفاؤں کا شکار مت ہو؛ اس کی جفائیں نہ سہو۔

Don't put the blame on me : مجھے الزام نہ دو۔

Dues were put on cattle : رقوم واجب الادا مویشی پر ڈالی گئیں۔

Every insult was put on him : اس کی ہری طرح توہین کی گئی۔

He always manages to put me in the wrong : وہ ہمیشہ کچھ ایسا کرتا ہے کہ میری ہی غلطی ظاہر ہوتی ہے۔

He has put new life into him : اس نے اس میں نئی زندگی پھونکی ہے۔

He put an end to himself / - his life : اس نے اپنا یا اپنی زندگی کا خاتمہ کر دیا۔

He put his money into land : اس نے اپنا روپیہ زمین پر لگایا۔

He puts no value on my advice : وہ میرے مشورے کی کوئی قدر نہیں کرتا۔

He puts the circulation at 10,000 : وہ اشاعت کا اندازہ دس ہزار لگاتا ہے۔

He was hard put to it to keep them off : وہ انہیں مشکل سے روکے رہا یعنی ان کے روکنے میں انتہائی قوت صرف کر دی۔

He was put to fight : وہ لڑائی پر مجبور کیا گیا۔

He was put to flight : وہ بھاگنے پر مجبور کیا گیا۔

He was put to his blush : اسے شرما دیا گیا؛ اسے شرمانے پر مجبور کیا گیا۔

He was put to his shifts : وہ چال بازی پر مجبور کیا گیا۔

He was put to his trumps : اسے ترپ چال چلنے پر مجبور کیا گیا۔

I can't put it into words : میں اس کو لفظوں میں ادا نہیں

کر سکتا۔

I put it to you : اس میں میں آپ سے اپیل کرتا ہوں۔

I put it to you that you were after no good : میں چاہتا ہوں کے تم اس امر کا اعتراف کرو کہ تم بھلائی کے در پے نہ تھے۔

I put my dicision on the ground stated : میں اپنا فیصلہ ان وجوہ پر مبنی کرتا ہوں جو بیان ہو چکی ہیں۔

I put my horse to (at) the fence : میں نے اپنے گھوڑے کو باڑ کدانا چاہا۔

To put a bullet through : گولی مارنا ؛ نشانہ لگانا ؛ بندوق چلانا۔

To put a check on it /-stopper - : کسی کو روکنا ؛ مانع ہونا ؛ رکاوٹ ڈالنا۔

To put a good face on matter : دیکھو Face(n)

To put a knife into : گھونپنا ؛ چھرا مارنا۔

To put an end /Stop period to : ختم کر ڈالنا۔

To put a person's back up : کسی شخص کو بر افروختہ کرنا ؛ مشتعل کرنا ؛ غصہ دلانا۔

To put a (person) up to : (۱) (کسی کو) اطلاع دینا ؛ خبر دینا ؛ آگاہ کر دینا۔ (۲) سکھانا (کوئی ہنر وغیرہ)۔ (۳) اکسانا ؛ ابھارنا ؛ آمادہ کرنا ؛ راغب کرنا ؛ مائل کرنا۔

To put proposal into shape : کسی تجویز کو عملی جامہ پہنانا۔

To put a spoke in one's wheel : کسی کے کام میں روڑا اٹکانا۔

To put a veto on : ممانعت کرنا ؛ ویٹو کا استعمال کرنا ؛ مانع ہونا ؛ روک دینا۔

To put at : تخمینہ لگانا ؛ قیمت لگانا۔

To put at : (کسی کے خلاف) کاروائی کرنا؛ حملہ کرنا؛ (خلاف) استغاثہ کرنا۔

To put horse or person through his paces : گھوڑے یا آدمی کی قوت ، قابلیت وغیرہ کا امتحان کرنا۔

To put in an appearance : (۱) ظاہر ہونا ؛آنکلنا۔ (۲) (قانون) اصالتاً حاضر ہونا۔

To put in distress/ -execution : پریشانی میں مبتلا کرنا؛ تکلیف پہنچانا ؛ قرقی یا ضبطی کا عمل کرنا۔

To put in one's oar : مداخلت کرنا ؛ مزاحمت کرنا۔

To put it across : گوشمالی کرنا ؛تادیب کرنا ؛ سزا دینا ؛ مارنا ؛ پیٹنا ؛ تنبیہ کرنا۔

To put into Dutch : ڈچ زبان میں ترجمہ کرنا۔

To put it on the market : (اس کو) بازار میں (فروخت کے لئے) بھیجنا۔

To put it to a good use : (اس کا) جائز استعمال کرنا۔

To put it to sale : (اسے) فروخت کے لئے پیش کرنا۔

To put money on the horse : گھوڑے پر شرط لگانا۔

To put off from shore : کنارے سے روانہ ہونا ؛ کنارہ چھوڑنا۔

To put one at his ease : کسی کی الجھن یا پریشانی دور کرنا ؛ کسی کو مطمئن کرنا۔

To put one it fear of his life : کسی کو اس کی جان کا خوف دلانا۔

To put one his guard : کسی کو خبر دار کرنا۔

To put one on his mettle : کسی کو اس حالت میں لے آنا جس سے اس کی تیزی اور طراری دکھانے کا موقع ملے۔

To put oneself on or upon : (خود کو فیصلہ کے) سپرد کرنا ؛ حوالہ کرنا۔

To put one's foot in it : دیکھو Put

To put one's hair up : دیکھو Hair

To put one's hand to the plough : دیکھو Plough

To put one's shoulder to wheel : دیکھو Shoulder

To put (the) case : مفروضہ مثال پیش کرنا۔

To put the stone : پتھر پھینکنا۔

To put the weight : وزن پھینکنا : گولہ پھینکنا۔

To put the will for the deed : ارادے کو عمل سے بدل دینا۔

To put the wind up one : (عام) کسی کو ڈرانا : خوفزدہ کرنا۔

To put the word, in someone's mouth : الفاظ یا قول کسی کی طرف منسوب کرنا : کسی کی زبان سے کہلانا (خصوصاً افسانے یا ڈرامے کے اشخاص کی زبان سے)۔

To put through : (۱) (گھوڑے کا) (مخصوص چال) چلنا۔ (۲) (شخص کا) عمل کرنا۔

To put to confusion : تشویش میں ڈال دینا یا منتشر کر دینا۔

To put to death : قتل کرنا (خصوصاً جائز طور سے)۔

To put to expence : خرچ کرانا۔

To put to flight : دیکھو Flight

To put to incovenience : تکلیف میں مبتلا کرنا : تکلیف دینا۔

To put to ransom : کسی کے لئے فدیہ طلب کرنا۔

To put to shame : شرمندہ کرنا۔

To put to the rack : شکنجے میں کسنا۔

To put to the test/-trial : کسوٹی پر پرکھنا : آزمائش کرنا۔

To put to the sword : تہِ تیغ کرنا۔

To put to torture : اذیت پہنچانا۔

To stay put : (امریکا) اپنی حالت یا جگہ پر رہنا۔

What a way you have of putting things : آپ کا انداز بیان کس قدر عمدہ ہے۔

What has put him on meddling : اس کو مداخلت پر کس نے آمادہ کیا ؟

What put him on this wild scheme : باد ہوائی منصوبے پر اس کو کس شے نے مائل کیا ؟ ہوائی محل کی طرف مائل ہونا۔

You must have put the clock fast : تم نے گھڑی کو آگے یا تیز کردیا ہو گا۔

Put : (v) دیکھو Putt (v)

Put about : (v) (۱) (کسی چلتے ہوئے جہاز کو) مخالف رستے پر ڈالنا : سمت بدلنا : دوسرے راستے پر جانا۔ (۲) گھوڑے کو گھمانا یا چکر دینا : گھوڑے کو موڑنا۔ (۳) آدمیوں کی جماعت کو موڑنا : رخ بدلنا۔ (۴) جہاز کا مڑنا : گھومنا۔ (۵) (خصوصاً اسکاٹستان اور بول چال) تکلیف دینا : اذیت پہنچانا۔

Put across : (v) (۱) انجام دینا : تکمیل کرنا : حاصل کرنا : پالینا۔ (۲) موثر طور پر پہنچانا (آواز وغیرہ)۔ (۳) قبول کرنے کے لائق بنانا۔

Put and call : (n) (معاشیات) اختیار خرید و فروخت۔

Put-and-take : (n) جوئے کا کھیل جو چوگوشہ لٹو سے کھیلا جاتا ہے۔

Put as under : (v) علاحدہ کرنا : الگ کرنا۔

Put away : (v) (۱) چھوڑ دینا : رد کر دینا : خصوصاً طلاق دینا۔ (۲) سینت کے رکھنا : رکھ چھوڑنا : چھوڑنا : ترک کرنا : پس انداز کرنا۔ (۳) (عام) کھانا پینا : اڑانا۔ (۴) (عام) قید کرنا : جیل میں ڈالنا۔ (۵) رہن رکھنا : گرو رکھنا : گروی رکھنا۔ (۶) (بول چال) دفن کرنا : سپرد خاک کرنا۔ (۷) مارنا : ختم کرنا : قتل کرنا۔

Put back : (v) (۱) روکنا : ہٹانا : ڈھیل ڈالنا : رفتار سست کرنا : ترقی روکنا : باعث تاخیر ہونا۔ (۲) گھڑی کی سوئیاں پیچھے ہٹانا (نیز مجازاً)۔ (۳) پہلی حالت میں لانا : جیسا پہلے تھا ویسا کر دینا : پہلے مقام پر رکھنا۔ (۴) ملتوی کرنا : موقوف کرنا : دیر کرنا : تاخیر کرنا۔ (۵) (بحری) رخ بدلنا : سمت تبدیل کرنا۔

Put back harbour / -forth- / -into - : بندرگاہ کی طرف جانا۔

Put by : (v) (۱) کترانا : کنارہ کرنا : بچنا : ٹال جانا : اڑا جانا (دلیل، سوال وغیرہ) : قطع کرنا۔ (۲) ٹال دینا (کسی شخص کو)۔ (۳) محفوظ رکھنا : پس انداز

کرنا : صندوق وغیرہ میں ٹھونس کر رکھنا۔ (۳) بے توجہی کرنا : بے التفاتی کرنا : توجہ نہ کرنا : مسترد کرنا : نامنظور کرنا : قبول نہ کرنا۔

**Put down : (v)** (۱) مغلوب کرنا : دبانا : زیر کرنا : بے اثر کرنا۔ (۲) نیچا دکھانا : منہ بند کرنا۔ (۳) گھٹانا : کم کرنا : خرچ بڑھانے والے سامان کی تخفیف کرنا۔ (۴) محسوب کرنا : شمار کرنا : خیال کرنا۔ (۵) منسوب کرنا : محمول کرنا : نسبت دینا۔ (٦) منسوخ کرنا : زبردستی کسی چیز کا خاتمہ کرنا : ممانعت کرنا : ابطال کرنا : رد کرنا : غلط ٹھہرانا۔ (۷) رہا کرنا۔ (۸) عہدہ کم کرنا : عہدہ گھٹانا : معزول کرنا : تخت سے اتارنا : برطرف کرنا : تنزل کرنا۔ (۹) جھڑک دینا : ڈانٹ دینا : دھتکار دینا۔ (۱۰) لکھنا : ضبط تحریر میں لانا : فہرست بنانا۔ (۱۱) ڈوبنا : غرق ہونا : دھنسنا۔ (۱۲) (ہوائی جہاز کا) اترنا : لینڈ کرنا۔

**To put one's foot down :** دیکھو Foot

**Put forth : (v)** (۱) (زور) لگانا : (اثر ، قوت وغیرہ سے) کام لینا : (خوش بیانی کا) زور دکھانا۔ (۲) شائع کرنا : اشاعت کرنا : پھیلانا۔ (۳) (پودے کا) نکالنا (کونپل ، کلی وغیرہ) : (کلی کا) پھینکنا۔ (۴) (مجازاً) دکھلانا : نمائش کرنا۔ (۵) تجویز کرنا : پیش کرنا : غور کرنا۔

**Put forward : (v)** (۱) (اپنے کو) بڑھانا : نمایاں کرنا : نمودار کرنا : گھس پیٹھ کرنا۔ (۲) پیش کرنا : بیان کرنا (نظریہ وغیرہ) : تجویز کرنا : مشورہ دینا۔ (۳) الزام دینا : منسوب کرنا : دعویٰ کرنا۔

**Put him on (his) oath :** اسے قسم دلاؤ : اس سے حلف اٹھواؤ۔

**Put him to mind the furnace :** اس سے کہو کہ بھٹی کا خیال رکھے۔

**Put in : (v)** (۱) عہدہ مقرر کرنا : قائم کرنا۔ (۲) ظاہر ہونا : موجود ہونا : پیش ہونا (عدالت میں) : (قانون) اصالتاً حاضر ہونا۔ (۳) اضافہ کرنا : پہنچانا۔ (۴) ترقی یا ضبطی کا عمل کرنا۔ (۵) مداخلت کرنا : مزاحمت کرنا۔ (٦) مطالبہ کرنا : دعویٰ کرنا : حق جتانا : مواخذہ کرنا۔ (۷) درخواست کرنا : مائل ہونا : طالب ہونا : تقاضا کرنا۔ (۸) بیچ میں پڑنا : سفارش کرنا (کسی شخص کے لئے یا کسی چیز کے لئے)۔ (۹) (جہاز کو) بندرگاہ کی طرف لے جانا : کنارے پر آنا (کشتی کا)۔ (۱۰) (شاہین بازی) شکار کو پناہ کی طرف لے جانا۔ (۱۱) داخل ہونا : اندر جانا : وارد ہونا۔ (۱۲) جڑ دینا (مکا، چھرا وغیرہ ، اعتراض ، الفاظ) : موقع تلاش کر کوئی بات کہنا۔ (۱۳) (کوئی کام) انجام دینا۔ (۱۴) گذارنا (وقت، لمحہ) : وقت صرف کرنا۔

**Put off : (v)** (۱) ملتوی کرنا : معرض التوا میں ڈالنا۔ (۲) ٹالنا : بہنا : لیت و لعل کرنا۔ (۳) روکنا : باز رکھنا : مانع ہونا : مزاحمت کرنا : مزاحم ہونا۔ (۴) (Off, up کے ساتھ) کسی کے سر منڈھنا یا تھوپنا (چالاکی سے) : چھٹکارا پانا (کسی چیز سے)۔ (۵) (کپڑے وغیرہ) اتارنا۔ (٦) ساحل سے روانہ ہونا (کشتی یا اہل کشتی کا) : سفر پر روانہ ہونا : کنارہ چھوڑنا۔ (۷) (بول چال) بیچنا : فروخت کرنا۔ (۸) بھاگ جانا : نکل جانا۔ (۹) رخصت ہونا : ادا نہ ہونا (اب صرف امریکا) : کشتی کا روانہ کرنا : رخصت کرنا۔

**Put-off/ -offs : (n)** لیت و لعل : عذر : تعویق : بہانہ : انصراف : التوا : درنگ : تاخیر : حیلہ حوالہ : ٹال مٹول : ٹالا بالا۔

**Put on : (v)** (۱) پہننا : زیب تن کرنا۔ (۲) اختیار کرنا : بننا : روپ دھارنا : روپ بھرنا : بناوٹ یا تصنع کرنا۔ (۲) ترقی کرنا (وزن یا جسم میں)۔ (۳) اضافہ کرنا : بڑھانا : زیادہ کرنا (قیمت، کرکٹ میں رن یا فٹبال میں گول کا) : زیادہ قیمت لینا۔ (۵) بازی لگانا : شرط لگانا۔ (٦) (گھڑی کی) سوئیاں آگے کرنا۔ (۷) عمل میں لانا یا چلانا : (زور) لگانا : (رفتار) بڑھانا : (قوت یا طاقت) بڑھانا۔ (۸) کسی کام پر مقرر کرنا : کسی کام میں لگانا۔ (۹) (کرکٹ) کسی کو گیند پھینکنے پر مقرر کرنا : ریل یا جہاز کو باقاعدہ سفر کے لئے مقرر کرنا۔ (۱۰) کام میں لانا : استعمال کرنا۔ (۱۱) بننا : ظاہر کرنا : دکھلانا۔ (۱۲) تیز جانا : بڑھنا : آگے جانا۔ (۱۳) مکر سے کام لینا : دغابازی کرنا : دغا دینا : مکر کرنا : کسی کے ساتھ مذاق کرنا۔

**Put-on : (n)** (بول چال) فریب : چُل : جھانسا : دغادہی : دھوکا : تظاہر : و انمود سازی : تصنع : نمود : نمائش۔

**Put-on : (a)** (مجازاً) نمائشی : دکھاوے کا : تصنع آمیز : گھڑا ہوا : بنایا ہوا : ملبس شدہ۔

**Put out : (v)** (۱) دھکیل دینا : ہٹا دینا : باہر کر دینا : کسی جگہ سے باہر کر دینا : بے دخل کر دینا : نکال پھینکنا : اخراج کرنا۔ (۲) آنکھ نکال لینا : اندھا کر دینا۔ (۳) ہڈی اتار دینا : جوڑ الگ کر دینا۔ (۴) (کرکٹ) آؤٹ کر دینا۔ (۵) برباد کرنا : ختم کرنا : نیست و نابود کرنا : (آگ، روشنی وغیرہ) بجھانا : گل کرنا۔ (٦) گڑبڑا دینا : پریشان کرنا : دق کرنا : پریشان خاطر کرنا۔ (۷) برہم کرنا : بر انگیختہ کرنا : مشتعل کرنا۔ (۸) بے آرام کرنا : آسائش میں خلل ڈالنا : زحمت دینا۔ (۹) (زور) لگانا : (سعی) کرنا : (جد و جہد) کرنا۔ (۱۰) (روپیہ)

سود پر چلانا : کسی کام میں روپیہ لگانا : سرمایہ لگانا ۔ (۱۱) باہر والوں کو کام دینا : ایسے آدمی کو کام دینا جو اپنا ملازم نہیں : باہر کام کرنے کے لئے دینا ۔ (۱۲) (جہاز میں) روانہ ہونا: سفر پر روانہ ہونا : سفر کا آغاز کرنا : روانہ ہونا (امریکا)۔ (۱۳) آگے بڑھانا (ہاتھ) : آگے کو یا باہر کو نکالنا : بڑھانا : اضافہ کرنا : پھیلانا : لمبا کرنا : لمبا ہونا۔ (۱۴) گھر سے دور رکھنا (شخص کو) : (جانور کو چرنے سے) بھگا دینا : بیج کا باہر نکلنا ۔

**Put over : (n)** (۱) تاخیر کرنا : ملتوی کرنا ۔ (۲) (امریکا) ڈراما پیش کرنے کی منظوری حاصل کرنا : شرف قبولیت ہونا: حاصل کرنا: پا لینا : قبول کرنے کے لائق بنانا ۔

**Put through : (v)** (۱) انجام دینا : تکمیل کو پہنچانا : انجام کو پہنچانا : نکال لے جانا ۔ (۲) (کسی کا کسی سے ) ٹیلیفون ملانا : ٹیلیفونی رابطہ قائم کرنا ۔

**Putt to : (v)** (۱) زور مارنا: کوشش کرنا ۔ (۲) (اثر یا قوت سے) کام لینا ۔ (۳) (گھوڑے کو) گاڑی میں لگانا : (انجن کو) گاڑی میں جوڑنا ۔ (۴)(بحری)(جہاز کو) کنارے لگانا : پناہ لینا : ساحل سے باندھنا : کنارے پر آرام کرنا ۔

**Put together : (v)** (۱) جوڑ ملانا : اکٹھا کرنا: رشتہ جوڑنا ۔ (۲) جمع کرنا: علاحدہ عنصر یا اجزاء سے ایک چیز بنانا : مرتب کرنا ۔ (۳) (کرکٹ) رن بنانا ۔ (۴) ذہنی طور پر ملانا : ایک ساتھ جوڑنا :اجتماعی طور پر شامل ہونا ۔

To put this and that together : دو واقعات کو ملا کر نتیجہ نکالنا ۔

To put two and two together : جو کچھ معلوم ہے اس سے نتیجہ نکالنا ۔

**Put up : (v)** (۱) اٹھانا : اونچا کرنا ۔ (۲) (متروک) تحمل کرنا: بر داشت کرنا ۔ (۳) (کسی کو) انتخاب کے لئے پیش کرنا : انتخاب کے لئے نامزد کرنا ۔ (۴) (کسی کو) جاکی (Jockey) مقرر کرنا ۔ (۵) (کسی ڈرامے کو) اسٹیج پر دکھانا : نمائش کرنا : کھیل دکھانا : کھیل کود کی نمائش کرنا ۔ (۶) (شکار کو) شکار گاہ سے نکالنا : ہانکا کرنا ۔ (۷) (دعا) مانگنا : دعا کرنا : عبادت کرنا ۔ (۸) (درخواست) پیش کرنا : (درخواست) گزارنا : استدعا کرنا ۔(۹) (قیمت) بڑھانا : (دام) بڑھانا : اضافہ کرنا ۔ (۱۰) منظر عام پر لگانا : اطلاع عام کے لئے کسی نمایاں جگہ پر لگانا ۔ (۱۱) (اعلان شادی) شائع کرنا: شادی کا اعلان کرنا (جو نکاح سے پہلے تین بار گرجے میں کیا جاتا ہے)۔ (۱۲) کسی شے کو فروخت کے لئے پیش کرنا: نیلام کے لئے پیش کرنا :مقابلے کے لئے پیش کرنا ۔ (۱۳) گٹھری یا بقچے میں باندھنا : صندوق یا تجوری میں رکھنا :حفاظت یا احتیاط سے رکھنا : بعد کے استفادہ کے لئے ذخیرہ کرنا ۔ (۱۴) (تلوار کو) میان یا نیام میں رکھنا : بند کرنا ۔ (۱۵) قیام کرنا : ٹھہرنا (سرائے وغیرہ میں) : مسکن ہونا ۔ (۱۶) ٹھہرانا : ٹھکانا دینا ۔ (۱۷) بنانا : گھڑنا : تعمیر کرنا : بنا کرنا ۔ (۱۸) سازش کرنا : کسی بڑے کام کا منصوبہ کرنا : گھڑنا (قصہ ، پلان وغیرہ)۔ (۱۹) ترکیب کرنا : آمادہ کرنا ۔ (۲۰) انتخاب کرنا : انتخاب کے لئے تجویز کرنا ۔ (۲۱) شریک ہونا : مشارکت کرنا ۔ (۲۲) رقم میں اضافہ کرنا ۔ (۲۳) کسی شخص کو تقریر کے لئے آگے بڑھانا ۔ (۲۴) مکان بنانا : تعمیر کرنا (مکان وغیرہ)۔

To put up a fight : لڑنا بھڑنا : لڑائی کرنا : جنگ کرنا ۔

To put up a good fight : خوب لڑنا: دل کھول کر لڑنا : جان بازی کرنا ۔

To put up with : پی جانا : تحمل کرنا : برداشت کرنا : جھیلنا : سہنا ۔

**Put-up : (a)** ساختہ : بنایا ہوا: گھڑا ہوا : جھوٹا : جعلی ۔

**Put wise : (v)** (امریکی عامیانہ) کسی کو آگاہ کرنا : (کسی امر کے متعلق ) کسی کی آنکھیں کھول دینا : خبر دار کر دینا ۔

**Putamen : (n)** [L. f. 'Putare'.] (۱) (نباتیات) نوبی : گٹھلی ۔ (۲) (حیوانیات) عشاء بیضہ : استر بیضہ ۔ (۳)(تشریح) نواتِ دماغ ۔

**Putaminous : (a)** (نباتیات) گٹھلی دار ۔

**Putative : (a)** [f. 'Putatif'.] مشہور : عرفی : مفروض : فرض شدہ : فرضی :نام نہاد : مانا ہوا (ازروئے شہرت)۔

His putative father : اس کا نام نہاد باپ، عرفی باپ ۔

**Putative marriage : (n)** قانونی طور پر ناجائز شادی لیکن جو جائز سمجھ کر کی گئی ہو ۔

**Putatively : (adv.)** مشہور طور پر : فرض شدہ انداز سے :ازروئے قیاس : ازروئے شہرت ۔

**Putchuck / Putchock : (n)** [Origin doubtful.] ایک قسم کے کشمیری

پودے کی جڑ۔

**Pute : (a)** [L.'Putus f. pulare'.] خالص : غیر مخلوط : نرا۔

**Puteal : (n)** [L. 'Puteal'.] (قدیم روما) طوقہ : منڈیر (کنویں کی) کنویں کامن : (کنویں کی) پتھر کی منڈیر : من۔

**Puthery : (a)** (بول چال) گھمس : جس میں گرمی اور اُمس ہو۔

**Putid : (a)** [L. 'Putidus'.] سڑا ہوا : بیکار : بے فائدہ : (طب) گندہ: (سماجیات) کمینہ : بد۔

**Putlog / Putlock : (n)** [Origin obsc.] (تعمیرات) موکھا ڈنڈا : وہ بڑا شہتیر جس پر کسی مچان کے تختے ٹکے رہتے ہوں۔

**Putrefacient :(a)** [L.] متعفن : عفونت آور : عفونت دار : عفونت پذیر : بدبو پیدا کرنے والا : سڑنے والا : فساد آمیز: فاسد کنندہ۔

**Putrefaction : (n)** [L.'Putrefectionem'.] (۱) بدبو :تعفن : عفونت : بساند : سڑاند : بوسیدگی۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی خرابی : فساد : انحطاط : زوال : تنزل۔ (۳) گندی چیز۔

**Putrefactive : (a)** [L.'Putrefact'.] دیکھو Putrefacient

**Putrefactive formentation : (n)** تعفن جسے سائنسی طور پر خمیر کی ایک صورت سمجھا جاتا ہے۔

**Putrefactiveness : (n)** بدبو : تعفن۔

**Putrefiable : (a)** تعفن پذیر : عفونت پذیر : سڑنے کے لائق۔

**Putrefier : (n)** موجد فساد و تعفن۔

**Putrefy / Putrify : (v)** [L.'Putrefacere'.] (۱)سڑنا : متعفن ہونا : اپسنا : بگڑنا : گلنا : خراب ہونا۔ (۲) (شاذ) سڑانا : گندہ کرنا : متعفن کرنا: فاسد کرنا۔ (۳) پیپ ہونا : پیپ پڑنا : مواد سے بھر جانا : پك جانا۔ (۴) (مجازاً) (اخلاقاً) بگڑنا : خراب ہونا : اخلاقی طور پر انحطاط ہونا۔

**Putrescence : (n)** (۱) (طب) تعفن : عفونت : گندگی : سڑاند۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی خرابی : فساد۔ (۳) متعفن چیز: سڑی ہوئی چیز۔

**Putrescency : (n)** دیکھو Putrescence

**Putrescent : (a)** [L.'Putrescentem'.] (۱) (طب) متعفن : گندہ : عفونت دار : سڑا ہوا : سڑتا ہوا۔ (۲) بدبو سے متعلق۔

**Putrescibility : (n)** فساد پذیری : عفونت : بدبو : تعفن۔

**Putrescible : (a)** تعفن پذیر : عفونت پذیر : سڑنے کے لائق۔

**Putrescine : (n)** (عضویات ، کیمیا) پٹومن میں سے کوئی ایک : مادۂ عفونت (جو جانداروں اور نباتات کے سڑنے سے پیدا ہوتا ہے) ان میں سے کوئی ایک ($NH_2 (CH_2)_4 NH_2$)۔

**Putrid : (a)** [L 'Putridus'.] (۱) متعفن : بوگرفتہ : بدبو دار : گندہ : سڑا ہوا : گلا ہوا۔ (۲) (مجازاً) (اخلاقی لحاظ سے) خراب : انحطاط پذیر : گندہ : ناپاك : مخرب اخلاق: فاسد : کریہہ : ناگوار۔ (۳) مضر : نقصان دہ : ضرر رساں۔

**Putrid fever : (n)** (طب) محرقۂ ہذیانی : ٹیفوس : متعفن بخار : عفونت پذیر بخار : گندہ بخار : فاسد بخار۔

**Putrid sore-throat : (n)** (طب) متعفن درد گلو : خنّاق : متعفن التہاب بلعومی۔

**Putridity : (n)** (۱)عفونت : تعفن : بوسیدگی : سڑاند : بساند۔ (۲) (مجازاً) اخلاقی گراوٹ۔ (۳) سڑی ہوئی چیز: بدبو دار شے۔

**Putridly : (adv.)** ازراہ عفونت : بہ طریق تعفن :سڑاند کے طور پر۔

**Putridness : (n)** دیکھو Putridity

**Putrilage : (n)** [L. 'Putrilage'.] سڑی ہوئی چیز : بساند شے : فاسد شے : فساد : بوسیدگی۔

**Putrilaginous : (a)** متعفن : سڑا ہوا : فساد زدہ۔

**Putrilaginiously : (adv.)** متعفن طور پر۔

**Putsch : (n)** [Swiss G.] انقلابی حملہ : انقلاب انگیز جدو جہد۔

**Putt/ Put :(n)** [Orig. Sc.] (گولف) گولفی ضرب : ایسی ضرب جس سے گیند گولفی گچھی میں جا پڑے۔

**Putt/ Put : (v)** [Orig. Sc.] (گولف) گولف کی گیند کو آہستہ ضرب لگانا : ایسی ضرب لگانا جس سے گیند گچھی میں در آئے : گولف کی گیند کو گچھی کے نزدیك مارنا۔

**Puttee : (n)** [Hindi 'Patti'.] پٹی : پاپیچ : پنڈلیوں پر باندھنے کی پٹی۔

Putter : (n) (۱) رکھنے والا؛ پیش کرنے والا : تجویز کرنے والا ۔ (۲) (کوئلہ کان) ٹرام دھکیلنے والا : کوئلہ نکالنے والا : کوئلے کی کان میں ٹب کا کھینچنے والا ۔

Putter : (n) (۱) وزن اٹھانے والا : پتھر یا گولہ پھینکنے والا ۔ (۲) (گولف) ضرب لگانے کا ڈنڈا ۔ (۳) گولف کا کھلاڑی : ضرب لگانے والا ۔

Puttier : (n) پوٹی سے بند کرنے والا : پوٹی سے شیشہ بند کرنے والا۔

Putting : (n) رکھنے کا عمل : پھینکنے کا عمل : پھینک : پھینکائی : (خصوصاً) کثرت کرنے کا عمل (وزن پھینکنے میں) : وزن پھینکائی ۔

Putting : (n) (گولف)ڈنڈا سے گیند مارنے کا عمل : گچی تک مارنے کا عمل ۔

Putting cleek : (n) گولف کھیلنے کا شام دار ڈنڈا ۔

Putting green : (n) وہ سبز حصۂ زمین جوگولفی گچی کے گرد ہوتا ھے۔

Putting hole : (n) گولفی گچی ۔

Putting iron : (n) (گولف کا) آہنی ڈنڈا ۔

Putting-stone : (n) وہ بھاری گولا (پتھر) جو ورزشی کھیلوں میں استعمال ہوتا ھے ۔

Putto/ Putti : (n) [It. pl.'Putti'.] (جمع) بچوں کی تصویر یا مجسمہ (خصوصاً پندرھویں سے سترھویں صدی عیسوی تک اٹلی کے آرٹ میں استعمال ہوتا تھا ) ۔

Putty : (n) [Fr. 'Potee'.] (۱) پوٹی : پالش : ٹین یا سیسے کا سفوف شیشے یا دھات کے صاف کرنے کے لئے : دھات پالش : سرنج ۔ (۲) چونے کا باریک سیمنٹ (جو بغیر بالو ملائے بنایا جائے ) ۔ (۳) (تعمیرات) پوٹین ۔

Glazzers' putty : شیشے جڑنے کی لئی یعنی کھویا مٹی اور السی کے تیل وغیرہ کی لئی : پوٹین ۔

Jewellers' putty : جوہروں کاپالش ۔

Plasterers' putty : چونے کا باریک سیمنٹ ۔

Putty : (v) [f. Prec.] (۱) پوٹی سے جوڑنا : پوٹی سے شیشہ جوڑنا: سرنج سے ملانا ۔ (۲) پوٹین سے درز بند کرنا : پوٹی سے بند کرنا ۔

Putty colour : (n) زردی مائل بھورا رنگ کا ہلکا سایہ (Shade) ۔

Putty eye : (n) کبوتر کی طرح کی آنکھ ۔

Putty knife : (n) پوٹین ملانے والی کندہ اور لچکدار چھری ۔

Putty medal : (n) معمولی خدمات کا صلہ : ادنیٰ خدمات کا موزوں ، مناسب انعام ۔

Putty powder : (n) سفوف پوٹی : شیشہ صاف کرنے کا سفوف ۔

Putty root : (n) شمالی امریکا کی ثعلبیہ : امریکی ثعلب مصری ۔

Putwari : (n) [Hindi.] پٹواری۔

Puy : (n) [L.'Podium'.] (ارضیات) بر کانی ٹیلہ : برکانی مخروطہ: چھوٹی برکانی مخروطہ خصوصاًاوورن(Auvergne) کی۔

Puya : (n) [mod. L. from the chilean native name.] چیلی کا ایک درخت جس کے پتے کانٹے دار اور پھل بھڑکیلے ہوتے ہیں ۔

Puzzle : (n) [Origin Unkn.] (۱) معما :چیستان : پہیلی : مسئلہ : مشکل : عقدہ ۔ (۲) گورکھ دھندا : گلجھی : گیجی ۔ (۳) سر گشتگی : حیرت : حیرانی : پریشانی : بکھیڑا: الجھیڑا ۔ (۴) مشکل سوال یا مسئلہ :امر یا شخص جو سمجھ میں نہ آئے ۔ (۵) دیکھو Puzzle-peg ۔

Chinese puzzle : معمۂ چینی : (مجازاً) کوئی مسئلہ (جیومیٹری کا)۔

Crossword puzzle : معمائی جدول : معمائی الفاظ ۔

Puzzle : (v) [Etym. obsc.] (۱) الجھانا : الجھنا : حیران کرنا یا ہونا : پریشان کرنا یا ہونا ۔ (۲) الجھن میں پھنسانا: گھبرانا : تذبذب میں ڈالنا : مذبذب کرنا : عاجز کرنا : تنگ کرنا : زچ کرنا : ضیق کرنا : دق کرنا : آشفتہ کرنا : سر گشتہ کرنا ۔ (۳) حیرت میں ڈالنا : حیرت زدہ کرنا : متحیر کرنا : غرقِ حیرت کرنا : محو حیرت کرنا ۔ (۴) لا جواب کرنا ۔ (۵) کوئی سوال پوچھ کر یا کوئی مسئلہ پیش کر کے الجھن میں ڈال دینا ۔

To puzzle out : (معما) حل کرنا : (عقدہ) حل کرنا یا سلجھانا : مسئلہ حل کرنا ۔

Puzzle-box : (n) معما بکس : پنجرہ (جانور وغیرہ کو سکھانے کے لئے) ۔

Puzzle-box experiment : (n) تجربۂ بکس معما ۔

Puzzle-head : (n) آشفتہ خیال شخص ؛ پریشان آدمی ؛ حیران شخص ۔

Puzzle headed : (a) پریشان خیال ؛ آشفتہ خیال؛ ژولیدہ دماغ ؛الجھایا ہوا ؛ الجھے خیال کا ؛ الجھے دماغ کا ۔

Puzzle headedness : (n) آشفتہ خیالی ؛ ژولیدہ دماغی ؛ پریشان خیالی۔

Puzzle lock : (n) قفل رمزی ۔

Puzzle-monkey : (n) ملک چلی (Chilly) کا ایک درخت ۔

Puzzle-pate : (n) دیکھو Puzzle- head

Puzzle-pated : (n) دیکھو Puzzle-headed

Puzzle-patedness : (n) دیکھو Puzzle-headedness

Puzzledom : (n) حیرانی ؛ الجھن ؛ پریشانی ؛ ضیق ؛ الجھاؤ ؛ بکھیڑا ۔

Puzzlement : (n) حیرت ؛ حیرانی ؛ حیرت زدگی ؛ پریشانی ؛ ضیق ؛ الجھن ؛ الجھاؤ ؛ بکھیڑا ۔

Puzzler : (n) (۱) معما حل کرنے والا ؛ چیستاں حل کرنے والا ۔ (۲) الجھاؤ یا الجھن میں ڈالنے والا ؛ جو خود بخود الجھن میں پھنس جاتا ھے ۔

Puzzlingly : (adv.) متحیرانہ ؛ حیرت کے ساتھ ؛ الجھن کے ساتھ ؛ الجھن میں ڈالنے کے طور پر ۔

Puzzollan / Puzzloana : (n) دیکھو Pozzolana

Pyaemia / Pyemia : (n) [mod. L. ] (مرضیات) تقیح الدم ؛پیپ دار خون ؛ایک بیماری جس میں جلد پر پیپ کے نقطے نمودار ہو جاتے ہیں اور خون میں سمّیت پیدا ہو جاتی ھے ۔

Pyaemic : (a) تقیح الدم کا یا اس سے متعلق ۔

Pycnaspideae : (n) (طیورات) عصفوریہ چڑیوں کا جھنڈ ۔

Pycnaspidean : (a) عصفوریہ چڑیوں کے جھنڈ سے متعلق ۔

Pycnidiospore : (n) (نباتیات) کثیف غبیرہ ۔

Pycnidium / -ia : (n) [mod. L. ] (نباتیات) کثیف غبیرہ دان ۔

Pycniospore : (n) (نباتیات) کثیف غبیرہ ۔

Pycnite : (n) [Fr. ] (معدنیات) پکھراج ؛ پکنائٹ ۔

Pycno- : جزو ترکیبی بمعنی "گھنا" "گہرا" "نزدیک" "گنجان" "کثیف" "دبیز" ۔

Pycnodont : (a) چمکدار مچھلیوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

Pycnodont : (n) چمکدار مچھلی۔

Pycnogonid : (n) (حیوانیات) کثیف زانو مکڑی ؛ بحری مکڑی ۔

Pycnometer : (n) (طبیعیات) کثافت پیما ؛ (غلاظت) سنج ؛ گندگی پیما ۔

Pycnosis : (n) (خلویات) کثیفت ۔

Pycnospore : (n) کثیف غبیرہ ۔

Pycnostyle : (n) [L. 'Pycnostylos' .] (تعمیرات) وہ طرز تعمیر جس میں ستون قریب قریب ہوں یعنی ستونوں کا درمیانی فاصلہ ایک ستون کے ڈیڑھ قطر کے برابر ہو؛ گنجان ستونی طرز ؛ پکنو سٹائل ۔

Pycnostyle : (a) گنجان ستونی طرز سے متعلق ؛ پکنو سٹائل کا یا اس سے متعلق ۔

Pycnotic : (a) [Gr. 'Piknotikos'.] انجماد؛ تکثیف کا یا اس سے متعلق۔

Pye : (n) (طباعت) کھچڑی ؛ پائی ۔

Pyelitic : (a) ورم حوض گردہ سے متعلق ۔

Pyelitis : (n) [mod. L. f. Gr. 'Pyelos' + - 'itis' .] (طب)ورم حوض ؛ ورم حوض گردہ ۔

Pyelocystitis : (n) (طب) ورم حوض و مثانہ ۔

Pyelogram/ Pyelograph : (n) (طب) حوض نگارش ؛ تر سیم حوض ۔

Pyelography : (n) حوض نگاری ۔

Pyelonephritis : (n) (طب) ورم حوض و گردہ ۔

Pyeluria : (n) (طب) سلسل البول ؛ پیشاب کا بار بار آنا ۔

Pyemia : (n) (طب) تقیح الدم ؛ پیپ دار خون ۔

Pygal : (n) [Gr. 'Pyge' + -al. ] (حیوانیات) کفل ؛ ذنب ؛ بعض

ہوتا ہے)۔

Pyknic / Pycnic : (a) [Gr. 'Pyknos' + -ic.] چھوٹے ہاتھ پاؤں اور گول چہرے اور جسم والا۔

Pyknometer : (n) (طبیعیات) کثافت پیما۔

Pylagore / Pylagoras : (n) [Gr. 'Pylagoras'.] (یونان قدیم) ہر یونانی قبیلے کے Amphictyonic کونسل کے لئے منتخب دو ڈپٹی میں سے ایک کالقب۔

Pylangial : (a) شریان کے غیر منقسم حصے سے متعلق۔

Pylangium : (n) (تشریح) شریان کا غیر منقسم حصہ جو ریڑھ کی ہڈی کے نیچے کے جوف کا حصہ ہوتا ہے۔

Pylon : (n) [Gr. 'Pylon'.] (۱) (اثریات) اونچا بڑا دروازہ : باب ہیکل : بری پھاٹک (خصوصاً مصری معابد کا) : برج: ستون۔ (۲) اونچی مینار دار عمارت (پشت بانی، حدبندی یا آرائش کی غرض سے): برج پائلن نما۔ (۳) (الیکٹرک انجینیئرنگ) فولادی لاٹھ۔

Pylorectomy : (n) (سر) بواب براری۔

Pyloric : (a) [f. Pylorus.] (تشریح) بوابی : فم معدہ سے متعلق : دربانی: متعلق بہ دربانیہ۔

Pyloric artery : (n) (تشریح) بوابی شریان۔

Pyloric orifice : (n) (تشریح) بوابی دہنہ۔

Pyloric stenosis : (n) (طب) بوابی ضیق۔

Pyloric valve : (n) (تشریح) بوابی صمام۔

Pyloro - : سابقہ بمعنی "باب المعدہ"۔

Pyloroplasty : (n) فم معدہ کی پلاسٹک سرجری۔

Pylorus : (n) [Gr. 'Pyloros'.] بواب : فم معدہ : یہ معدہ کے نیچے والے سرے کا نام ہے جو چھوٹی آنت سے ملحق ہے اور گویا دربان کاکام کرتا ہے : اوقات معینہ پر غذا کو معدہ سے آنت میں جانے کاکام دیتا ہے۔

Pyo - : سابقہ بمعنی "ریم" "پیپ"۔

Pyococcal : (a) تقیح نبقی (کوکس میں پیپ پڑنے سے متعلق)۔

جانوروں کی پشت۔

Pygal : (a) (حیوانیات) کفلی : ذنبی۔

Pygarg : (n) [L. 'Pygargus'.] (۱) ہرن کی ایک قسم۔ (۲) بحری عقاب۔

Pygidial : (a) ذنبی : دُم کے حصّے سے متعلق۔

Pygidium : (n) [mod. L.] (حیوانیات) پسین ظہر حلقہ : آخری حلقہ : دم کا حصہ۔

Pygmean / Pygmean : (n) [L. 'Pygmaeus'.] کوتاہ قد سے متعلق : بونا سے متعلق : بہت چھوٹا : ٹھگنا : پست قد۔

Pygmy/ Pigmy : (a) [L. 'Pygmaeus'.] (۱) کوتاہ : قد کوتاہ : پست قد : بالشتیا : بونا : پست قامت : بہت چھوٹا۔ (۲) (مجازاً) کم عقل : بے مغز : حقیر : ناچیز۔ (۳) پست قد قوم یا شخص سے متعلق۔

Pygmy/ Pigmy : (n) (۱) پست قد قوم کا فرد : پست قد آدمی : چھوٹا آدمی۔ (۲) (مجازاً) کم عقل شخص : بے مغز آدمی۔ (۳) (مجازاً) حقیر شے : معمولی چیز۔ (۴) دیو : پری : بھوت : پریت۔

The pygmies : افریقہ کی پست قد قوم۔

Pygo - : [Gr. 'Pygo'.] سابقہ بمعنی "کفل" "اطراف دُم"۔

Pygobranchiate : (a) معدہ پالکی ایک جنس سے متعلق۔

Pygopod : (a) (۱) مرغان غواص کی خانوادہ سے متعلق۔ (۲) آسٹریلیائی چھپکلی کی ایک جنس سے متعلق۔

Pygopod : (n) (۱) مرغان غواص کی ایک جنس۔ (۲) ایک قسم کی آسٹریلیائی چھپکلی۔

Pygopodous : (a) جس کے پیر زیادہ پیچھے کی طرف ہوں۔

Pygostyle : (n) (حیوانیات) میکھہ : میکعۃ الطیر : دُم ہڈی۔

Pyin : (n) [Gr. 'Pyon' + - in.] پیپ میں پایا جانے والا ایک البومینی مادہ۔

Pyjamas/ Pajamas : (n) [Pers. and Urdu, 'Paejamah'.] (۱) پاجامہ : پائی جامہ۔ (۲) شلوار گشاد : ڈھیلا ڈھالا سوٹ (کرتا و پاجامہ) جو رات کو سوتے وقت پہنتے ہیں (انگلستان میں اکثر اسی معنی میں استعمال

Pyococcus : (n) تقیح نبقہ : جر ثومہ میں پیپ پڑنا۔

Pyocyanic : (a) نیلے رنگ کے مادے سے متعلق جو پیپ سے نکلتا ھے۔

Pyocyanin : (n) نیلے رنگ کا مادہ جو پیپ سے نکلتا ھے ($C_{14}H_{14}NO_2$)۔

Pyogenesis : (n) (طب) صدید یت : پیپ پڑنا۔

Pyogenic/ Pyogenetic : (a) ریم زا؛ پیپ زا۔

Pyogenic bacteria : (n) پیپ زا جراثیم۔

Pyogenous : (a) (طب) ریم زائیدہ : پیپ زائیدہ۔

Pyoid : (a) [Gr. 'Pyoides'.] صدیدی : پیپ دار : ریمی : پیپ جیسا۔

Pyometra : (n) (طب) صدیدیت رحم۔

Pyonephrosis : (n) (طب) صدیدیت گردہ۔

Pyopneumothorax : (n) غشاء الریہ کے جوف میں پیپ اور ھوا کی موجودگی۔

Pyorrhoea : (n) [Pyo- + Gr. 'rhoea'.] (۱) (طب) تقیح : سیلان ریم : پیپ کا خارج ھونا : خصوصاً دانتوں کی بیماری۔ (۲) (طب) ناسورلثہ : پائیوریا۔

Pyorrhoea Alveolaris : (n) (طب) ناسورلثہ : پائیوریا۔

Pyosalpinx : (n) (طب) صدیدیت بیض نالی۔

Pyosis : (n) صدیدیت : تقیح : پیپ پڑنا۔

Pyoxanthin / Pyoxanthose : (n) زرد رنگ کا مادہ جو نیلے پیپ میں Pyocyanin کے ساتھ پایا جاتا ھے۔

Pyracanth/ Pyracantha : (n) [L. 'Pyracantha'.] (نباتیات) یورپی شوکۃ الیھود : ایک سدا بہار خاردار جھاڑی جس کے پھول سفید اور پھل ارغوانی ھوتے ہیں۔

Pyracanthine : (a) یورپی شوکۃ الیھود سے متعلق۔

Pyralid : (a) Pyralidae جنس کے پتنگا سے متعلق۔

Pyralid : (n) پروانۂ آتش : اگن پتنگا۔

Pyralis / Pyralides : (n) [mod. L.] (حشریات)Pyralidae جنس کا ایک پتنگا۔

Pyramid : (n) [L. 'Pyramis'.] (۱) ہرم : خصوصاً اہرام مصری : منار۔ (۲) مخروط : مخروطی شکل۔ (۳) ہرم نما شکل : منار نما شکل: مخروط نما شکل۔ (۴) ہرم نما میوہ دار درخت (یعنی وہ درخت جو مخروطی شکل میں پایا جائے)۔ (۵) (حیوانیات) ہرمی ساخت۔ (۶) (ہندسہ) مخروط مضلع۔ (۷) (جمع) بلیرڈ یا انڈا کا کھیل جس میں عموماً پندرہ رنگین گیندیں ھوتی ہیں اور ایک بے رنگ۔

Right pyramid : (ہندسہ) قائم مخروط مضلع۔

Oblique pyramid : (ہندسہ) مائل مخروط مضلع۔

Pyramidal : (a) [med. L. 'Pyramidalis'.] (۱) ہرمی : ہرمیہ : مخروطی : مخروط نما۔ (۲) ہرم نما : اہرام نما:مضلع نما : مناری۔ (۳) (ریاضیات) اعداد کے مختلف سلسلوں کے لئے استعمال ھوتا ھے۔

Pyramidal: (n) ہرمی عدد۔

Pyramidal cells : (n) (خلویات) ہرمی خلایا۔

Pyramidally : (adv.) ہرمی طور پر : ہرمی شکل میں : مخروطی شکل میں۔

Pyramidion / -ia/ -ions : (n) [mod. L.] چھوٹا ہرم خصوصاً تعمیر میں نوکدار مخروطی حصہ۔

Pyramidist : (n) اہرام مصری کاماہر: ماہر ہرمیات یعنی اہرام مصری کی ساخت و تاریخ کا عملی انداز سے مطالعہ کرتا ھے : ہرمیات داں : عالم اہرام۔

Pyramids of Egypt : (n) اہرا م مصر۔

Pyramids of Malpighi/ Rental Pramids : (n) (تشریح) مخروطات گلوی۔

Pyranometer : (n) (طبیعیات) اشعاع سما پیما۔

Pyrargyrite : (n) (دھات) فلز سیم احمر : سرمہ چاندی کچدھات۔

Pyre : (n) [L. 'Pyra'.] چتا : لکڑی کا تودہ جس پر مردہ کو رکھ کر جلاتے ہیں۔

Pyrene : (n) [mod. L.'Pyrena'.] (۱) (نباتیات) جوزک : سخنک۔ (۲) پستہ : تواۃ : گٹھلی۔

**Pyrene** : (n) [Gr. ] (کیمیا) ایک قسم کا ٹھوس ہائیڈرو کاربن ($C_{16}H_{10}$).

**Pyrenic** : (a) ٹھوس ہائیڈروکاربن سے متعلق ۔

**Pyrenean / -aean** : (a) [f. L. 'Pyrenaeus'. ] جبل الابواب کے باشندہ سے متعلق ۔

**Pyrenees** : (n) جبل الابواب کا باشندہ ۔

**Pyrenoid** : (n) (۱) (نباتیات) گٹھلی نما ۔ (۲) مادۂ گٹھلی نما ۔

**Pyrethric** : (a) گرد مخلصہ کے ترشہ سے متعلق ۔

**Pyrethrine** : (n) [f. 'Pyretrine' .] (کیمیا) وہ مادہ جو عاقر قرحا کا لعابی عمل ہوتا ہے : گرد مخلصہ ۔

**Pyrethrum** : (n) [Gr. 'Pyrethron' .] جنس عاقر قرحا؛ ایک نباتی دوا کا نام : بابونۂ گاوی ۔

**Pyrethrum** powder : (n) سفوف بابونۂ گاوی ۔

**Pyretic** : (a) [mod. L. 'Pyreticus' .] (۱) حمائی ؛ تپی ؛ حمی ؛ بخاری؛ بخار آور ؛ بخار کی ۔ (۲) بخار کو ختم کرنے کے لئے استعمال ہونے والا ؛ دافع بخار ۔

**Pyretic** : (n) دافع تپ ؛ دافع بخار ۔

**Pyreto-** : سابقہ بمعنی " بخار" "تپ" ۔

**Pyretology** : (n) علم طب کی وہ شاخ جس میں بخار سے متعلق بحث کی جاتی ہے : بخاروں کا علم؛ حمّیات ۔

**Pyret**otheraphy : (n) (طب) حمائی معالجہ : حرارتی علاج : بخار کا علاج ۔

**Pyrexia** /-iae : (n) [mod. L. ] (۱)(طب) بخار ؛ تپ ؛ حمی ؛ حمائی بیماری۔(۲) حالت حمائی ؛ تپی حالت ۔

**Pyrexial** : (a) بخاری ؛ حمائی ؛ بخار سے متعلق ؛ تپی ۔

**Pyrgeometer** : (n) (طبیعیات) اشعاع ارض پیما ۔

**Pyrheliometer** : (n) [f. Gr. ] (علم النجوم ) اشعاع شمس پیما ؛ حرارت آفتاب پیما ۔

Pyridic : (a) پائریڈین سے متعلق ۔

Pyridine : (n) [Gr. 'Pyr' + -id + -ine' .] (کیمیا) رقیق آتش گیر شے جو ہڈی کے تیل سے حاصل ہوتی ہے اور دمے کے علاج میں کام آتی ہے؛ پائیریڈین ۔

Pyridyl : (n) پائیرڈین کا اصلیہ ($C_5H_4N$) ۔

Pyriform : (a) [mod. L. 'Pyriformis' .] ناشپاتی شکل ؛ گلابی شکل ۔

Pyrite : (n) [L. 'Pyrites' .] (۱) آہنی چقماق ؛ بطوریطش ۔ (۲) چقماق ؛ پیر یطش ؛ دھاتی سلفائیڈ ۔

Pyrites : (n) [L. ] آہن کے دو کبریتیوں میں سے کوئی ایک ($FeS_2$) ؛ چقماق پیریطش ؛ بور یطش ۔

Capillary pyrites : نیکل (Nickle) کا سلفائیڈ ۔

Copper pyrite /Copper- pyrites : مسی چقماق ؛ تانبے اور لوہے کا دگنا کبریتیہ ۔

Magnetic pyrites : مقناطیسی چقماق ۔

Spear pyrites : گندھکی فولاد (Marcasite) کی ایک قسم ۔

White iron pyrites : Marcasite کی ایک قسم ۔

Pyritic/ -al : (n) آتشی ؛ آتشیائی ؛ ناریائی ؛ منسوب ؛ آتشیہ ؛ منسوب بہ ناریہ ۔

Pyritiferous : (a) آتشیہ دار ؛ ناریہ دار ۔

Pyritous : (a) آتشیائی ؛ ناریائی ۔

Pyritize : (v) آتشیانہ ؛ آتشیہ بنانا ؛ ناریہ بنانا ۔

Pyrito- : سابقہ Pyrites کی اتحاد پذیر شکل ۔

Pyritohedral : (a) (بلور) مخمسی بارہ سطحی مجسم سے متعلق ۔

Pyritohedron / -hedra : (n) (بلور) مخمسی بارہ سطحی مسجم ۔

Pyritoid : (a) چقماق جیسا ؛ چقماق آسا ؛ سلفائڈ آہن مانند ۔

Pyritology : (n) چقماقیات ؛ علم چقماقات ۔

Pyro : **Pyrogallic acid** کا مخفف ۔

Pyro- : [Gr. 'Pyro' .] (سابقہ) تیز حرارت ؛ آتش ؛ آگ ۔

**Pyro-acid : (n)** ایک ترشہ جو دوسرے ترشہ سے خشک تقطیر کے ذریعہ بنایا جاتا ھے ۔

**Pyro-electric : (a)** (۱) (برقیات) حرارتی برقی : آتش برقی : وہ جسم (خصوصاً بلور) جس میں حرارت پیدا ہو جاتی ھے ۔ (۲) حرارتی برقی زا ۔

**Pyroballogy : (n)** (فوج) علم توپ خانہ ۔

**Pyroboric acid : (n)** (کیمیا) آتشی سہاگے کا تیزاب ۔

**Pyrocatechin/ -chol : (n)** ایک قسم کا ترشہ $(C_6 H_6 O_2)$ جو کتھا ، کینو (Kino) وغیرہ کے خشک تقطیر میں پایا جاتا ھے۔

**Pyrochemical : (a)** (کیمیا) آتشی کیمیائی ۔

**Pyrochlore : (n)** قہوہ کے رنگ کا مادۂ معدنی $(N_9 C_9 Cb_2 O_6 F)$ ۔

**Pyroclastic : (a)** (ارضیات) برکانی ریزوی ۔

**Pyroclastic : (n)** (ارضیات) برکانی چٹان ۔

**Pyrocoll : (n)** ایک قسم کا مادہ جو جلاٹین کی تقطیر کرنے سے نکلتا ھے $(C_{10} H_6 N_2 O_2)$ ۔

**Pyroelectric : (n)** حرارتی برقی مادہ ۔

**Pyroelectricity : (n)** (برقیات) حرارتی برق : آتش برق : حرارت کے ذریعہ برق پیدا ہو جانے کی حالت ۔

**Pyrogallate : (n)** ایک قسم کا نمک : ایک رقیق شے جو الکحل پر ایسڈ کے عمل سے پیدا ہوتی ھے ۔

**Pyrogallic acid : (n)** (کیمیا) ایک قسم کا تیزاب جو فوٹو گرافی میں عامل تحلیلی کے طور پر کام کرتا ھے : پائیرو : پائیروگیلک ایسڈ ۔

**Pyrogen : (n)** ایک مادہ جس کے خون میں ملنے سے بخار آ جاتا ھے : حرارت زا مادہ : بخار آور مادہ ۔

**Pyrogenetic : (a)** (۱) حرارت زا : خصوصاً جو جسم میں حرارت پیدا کرتی ھے ۔ (۲) بخار آور : تپ آور ۔

**Pyrogenic : (a)** (۱) (طب) تپ آور : بخار آور ۔ (۲) (طبیعیات) حرارت زا ۔

**Pyrogenicity : (n)** بخار آور ہونے کی حالت ۔

**Pyrogenous : (a)** (۱) (کیمیا) آتش زادہ : آتش زائیدہ : حرارت زادہ (۲) آتشین (چٹان) ۔

**Pyrognostic : (a)** (کان کنی) آتشی مشخّصہ ۔

**Pyrognostics : (n)** معدنیات کا وہ علم جو آتشی شخصہ سے بحث کرتا ھے : آتشی مشخصہ کا علم ۔

**Pyrograph : (v)** آتش نگاری کرنا : آتشیں کندہ کاری کا کام بنانا : شیخ کاری ۔

**Pyrograph :(n)** آتشیں کندہ کاری ۔

**Pyrographer/ Pyrographist : (n)** آتشیں کندہ کاری کرنے والا : وہ شخص جو لکڑی پر گرم آلے سے نقش و نگار بناتا ہو ۔

**Pyrographic : (a)** آتشیں کندہ کاری کے متعلق : آتش نگارانہ ۔

**Pyrography : (n)** آتشیں کندہ کاری : لکڑی پر گرم آلے کی نوک سے نقش و نگار بنانے کا کام ۔

**Pyrogravure : (n)** (آرٹ) آتشیں نقشہ : آتشیں کندہ کاری : آتش نگاری۔

**Pyrolater/ Pyrolator : (n)** آتش پرست : آگ کی پرستش یا پوجا کرنے والا ۔

**Pyrolatry : (n)** آتش پرستی : اگنی پوجا ۔

**Pyrolignate : (n)** Proglineous acid کا نمک ۔

**Pyroligneous : (a)** [f.'Pyroligneux'.] (کیمیا) چوبی کشیدہ : آتش چوبی : وہ چیز جو لکڑی پر حرارت یا آگ کے عمل سے پیدا ہو ۔

**Pyrolineous acid : (n)** آتش چوبی کا تیزاب؛ وہ تیزاب جو لکڑی پر حرارت یا آگ کے عمل سے پیدا ہو ۔

**Pyrologist : (n)** ماہر علم الحرارت : آتشی تجزیہ کا ماہر ۔

**Pyrology : (n)** (طبیعیات) علم الحرارت : (کیمیا) آتشی تجزیہ : حرارتی تجزیہ ۔

**Pyrolusite : (n)** (معدنیات) مینگنیز کا ڈائی آکسائڈ $(MnO_2)$ ۔

**Pyrolysis : (n)** (کیمیا) آتش پاشیدگی ۔

**Pyromagnetic : (a)** حرارتی مقناطیسی ۔

Pyromancy : (n) [OFr. 'Pyromancie'.] آتشی تفاءل : آتش بینی ۔

Pyromania : (n) (نفسیات ، طب) جنون آتش زنی : آتش مانیا : آتش زدگی کا خبط : آگ لگانے کا جنون ۔

Pyromaniac /-al : (a) آتش مانیائی : آتش زدگی کا خبطی ۔

Pyromeconic acid : (n) ایک قسم کا بلوری تیزاب ($C_5H_4O_3$) ۔

Pyrometer : (n) (طبیعیات) آتش پیما : تیز تپش پیما: حرارت پیما : تیز حرارت ناپنے کا آلہ ۔

Pyrometric /-al : (a) آتش پیمائی کا یا اس سے متعلق : حرارت پیمائی سے متعلق ۔

Pyrometrically : (adv.) آتش پیمائی طور پر ۔

Pyrometry : (n) (طبیعیات) آتش پیمائی : تیز تپش پیمائی : حرارت پیمائی ۔

Pyromorphite : (n) (معدنیات) سبز کچا سیسہ ($Pb_5(PO_4)_3CL$) ۔

Pyromorphous : (a) (حرارت سے) قلم پذیر ۔

Pyromotor : (n) وہ موٹر جو براہ راست حرارت سے چلتی ہے ۔

Pyromucic acid :(n) ایک قسم کا تیزاب ($C_5H_4O_3$) جو Mucic acid سے نکالا جاتا ہے ۔

Pyronomics : (n) (طبیعیات) علم الحرارت ۔

Pyrope : (n) [OFr. 'Pirope'.] (معدنیات) یاقوت احمر : لعل کی ایک قسم ۔

Pyrophanous : (a) (کان کنی) حرارت سے شفاف ہو جانے والا ۔

Pyrophobia : (n) آتش ترسی ۔

Pyrophoric/ Pyrophorous : (a) (کیمیا) آتش گیرندہ : آتش گیرانہ : اشتعال پذیرانہ :آتش گیر سے متعلق ۔

Pyrophorous : (n) [mod. L.] (۱) (کیمیا) آتش گیر مادہ : اشتعال پذیر مادہ : وہ چیز جو ہوا میں آتے ہی مشتعل ہو جاتی ہے ۔ (۲) آتش بردانہ ۔ (۳) (حشریات) امریکی بھونرے کی ایک جنس ۔

Pyrophosphoric acid : (n) فاسفورک ایسڈ پر حرارت کے عمل سے پیدا ہونے ولا ترشہ ($H_4P_2O_7$) ۔

Pyrophotograph : (n) آتشی فوٹو : آتشی عکسی تصویر : وہ عکسی تصویر جو شیشے یا چینی ظروف پر آگ کی حرارت سے چپکا دی جاتی ہے ۔

Pyrophotographic : (a) آتشی عکاسی : آتشیں عکاسی : آتشیں تصویر کشی : آتشیں فوٹوگرافی ۔

Pyrophotometer : (n) (بصریات) ضیائی تیز تپش پیما : تیز تپشی ضیا پیما ۔

Pyrophyllite : (n) (معدنیات) پنسل پتھر ۔

Pyroscope : (n) (طبیعیات) آتش نما : اشعاع پیما ۔

Pyrosis : (n) [mod. L.] (طب) سوزش معدہ : معدہ کی جلن : ایک قسم کی بد ہضمی جس میں پانی کی قے ہوتی ہے ۔

Pyrosoma /Pyrosome : (n) [mod. L. 'Pyrosoma'.] (حیوانیات) آتش جسم ۔

Pyrostat : (n) (طبیعیات) آتش قرار ۔

Pyrotritartaric acid : (n) Tartaric acid پر حرارت کے عمل سے نکالا ہوا ایک ترشہ [$(C_6H_7O)COOH$]

Pyrotechnic : (a) (۱) آتش بازانہ : آتش بازی سے متعلق : منسوب بہ آتش بازی ۔ (۲) (مجازاً) مبالغہ آمیز :ظرافت : خوش بیانی وغیرہ سے متعلق : ہوش ربا ۔

Pyrotechnical : (a) دیکھو Pyrotechnic

Pyrotechnically : (adv.) آتش بازی کے طور پر ۔

Pyrotechnician : (n) ماہر آتش بازی : آتش بازی بنانے والا ۔

Pyrotechnics : (n) (۱) آتش بازی: آتش بازی کا کھیل ۔ (۲) آتش بازی بنانے کا فن : آتش بازی کا تماشا ۔ (۳) (مجازاً) حیرت انگیز سنسنی پیدا کرنے والا کھیل : ہوش ربا تماشا ۔

Pyrotechnist : (n) دیکھو Pyrotechnician

Pyrotechny : (n) [Fr. 'Pyrotechnic'.] آتش بازی : آتش بازی کا تماشا :(موج) آتش بازی کے ذریعہ سگنل دینا ۔

Proxene : (n) [f. Gr. 'Pyro' + 'xenos'.] (معدنیات) آتشی معدن: پائروکسین ۔

Pyroxenic : (a) آتشی معدن سے متعلق ۔

Pyroxenite : (n) ایک قسم کی تغیر پذیر چٹان۔

Pyroxyle : (n) (کیمیا) پائروکسلین : باروت پنبہ : بھک روئی (ایک قسم کی آتش گیر چیز جس میں بارودی روئی بھی شامل ہوتی ھے جو نباتاتی ریشوں کو شورے کے تیزاب میں بجھانے سے بنتی ھے )۔

Pyroxylic : (a) پائروکسیلینی : بھک روئی سے متعلق۔

Pyroxylin : (n) [Fr. 'Pyroxyline'.] دیکھو Pyroxyle

Pyrrhic : (n) [L. 'Pyrrhicha'.] قدیم یونان کا جنگی رقص۔

Pyrrhic : (a) قدیم یونانیوں کے رقص جنگ سے متعلق۔

Pyrrhic : (n) [L.'Pyrrhichius'.] (عروض) عروضی پد : دو ہجائی رکن جس میں کسی ہجا پر تاکید نہیں ہوتی۔

Pyrrhic : (a) عروضی پد سے متعلق : بے تاکیدی دو ہجائی رکن کا یا اس سے متعلق۔

Pyrrhic : (a) [Gr. 'Pyrri-'.] ایپی رس (Epirus) کے بادشاہ پائرس سے منسوب(۳۱۸ تا ۲۷۲ قبل مسیح)۔

Pyrrhic victory : (n) فتح عظیم : فتح گراں بہا یعنی وہ فتح جو بہت کشت و خون اور قربانی کے بعد حاصل ہو جیسی ایپی رس کے بادشاہ پائرس کو اسقلم (Asculum) کے میدان میں رومیوں پر حاصل ہوئی تھی۔

Pyrrhonian : (a) [Fr. 'Pyrrhonien'.] پرھونی : پرھون سے منسوب۔

Pyrrhonian : (n) (فلسفہ) کامل شکی : پرھونی : مقلد پرھون۔

Pyrrhonic : (a) پرھونی : پرھونی سے منسوب۔

Pyrrhonic : (n) دیکھو Pyrrhonian (n)

Pyrrhonism : (n) کامل شکست : پر ھونیت : فلسفہ پرھونی : کامل تشکیک : شك پرستی : پرھون باشندہ ایلس(۳۰۰ قبل مسیح) کا یہ نظریہ کہ علم کا تیقن نا ممکن الحصول ھے۔

Pyrrhonist : (n) (فلسفہ) کامل شکی : پرھونی : مقلد پرھون۔

Pyrrhonize : (v) پرھون پر عمل کرنا : کامل تشکیك کا ھونا۔

Pyrrotine : (n) [G. 'Pyrrhotin'.] مقناطیسی چقماق : لوھے کا مقناطیسی سلفائڈ۔

Pyrrhotite : (n) مقناطیسی چقماق : لوھے کا مقناطیسی سلفائڈ۔

Pyrrol / Pyrrole (n) [Gr. 'Pirros'.] (کیمیا) ایک قدرے قلیائی بے رنگ مادہ ($C_4H_5N$)۔

Pyrroline : (n) دیکھو Pyrrol

Pyruline : (a) [f. mod. L. 'Pyrula'.] (حیوانیات) معدہ پاکی اس جنس سے متعلق جس کا ناشپاتی نما قشر ہوتا ھے۔

Pyrus : (n) [L.'Pirus'.] (نباتیات) سیبی : جنس سیب : گلاب نما درختوں اور جھاڑیوں کی ایک قسم جس میں سیب اور ناشپاتی وغیرہ شامل ہیں۔

Pyrus japonica : (n) ارغوانی سیبی۔

Pyrus lanata : (n) (نباتیات) ڈوڈا۔

Pyrus Malus : (n) (نباتیات) درخت سیب۔

Pyrus Pashia : (n) (نباتیات) بٹنگ : بٹنگی۔

Pyrus Sinesis : (n) (نباتیات) درخت ناشپاتی۔

Pyruvic acid : (n) ٹارٹرک ترشہ کی خشک تقطیر سے حاصل ہونے والا ترشہ۔

Pythagoras : (n) (تاریخ) فیثا غورس : حکیم فیثاغورس (باشندہ ساموس چھٹی صدی قبل مسیح ، ایک فلاسفر اور ریاضی داں)۔

Pythagorean : (a) [f. L. 'Pythagoreus'.] فیثا غورسی : فیثا غورس کے طرز کا۔

Pythagorean : (n) فیثاغورس کا مقلد: فیثاغورس کے اصول پر عمل کرنے والا۔

Pythagorean letter : (n) حرف فیثاغورس : فصل خیر و شر۔

Pythagorean proposition : (n) (ہندسہ) شکل فیثاغورس : اقلیدس کے پہلے رسالے کی ۴۷ ویں شکل: مسئلہ فیثاغورس۔

Pythagorean system : (n) نظام فیثا غورسی۔

Pythagorean theorem : (n) دیکھو Pythagorean proposition

Pythagoreanism : (n) (فلسفہ) فیثاغوریت : مذہب فیثاغورس۔

Pythagoric : (n) دیکھو Pythagorean (a)

Pythagorician : (n) دیکھو Pythagorean (n)

Pythagorism : (n) فیثاغورسیت ۔

Pythagorist : (n) دیکھو Pythagorean (n)

Pythagorize : (v) فیثاغورسی طرز کا ہونا : فیثاغورسی بنانا : فیثاغورسی نظریہ قائم کرنا ۔

Pythia : (n) [Gr. 'Pythia' .] (۱) (قدیم یونان) ایک کاہنہ : ایک غیب گو : ڈیلفی کے اپالو کی پجارن ۔ (۲) معدہ پاکی کی ایک جنس ۔

Pythiad : (n) [Gr. ] Pythian کھیل کے دو جشنوں کے درمیان کا زمانہ ۔

Pythian : (a) [f.L. 'Pythius' .] (۱) ڈیلفی (Delphi) سے متعلق ۔ (۲) اپالو کے سروش غیبی اور اس کی کاہنہ سے متعلق ۔ (۳) نیز مقام ڈیلفی کے تماشے سے متعلق ۔

Pythian: (n) (۱) ڈیلفی کا باشندہ ۔ (۲) اپالو کی سروش غیبی اور اس کی کاہنہ۔ (۳) سودائی : جنونی ۔

The pythian : ڈیلفی کا اپالو : اپالو کی کاہنہ (ڈیلفی میں)۔

Pythian games : (n) یونان کے چار قومی تہواروں میں سے ایک جو ڈیلفی میں ہوتا ہے ۔

Pythian meter / -verse : (n) وہ چھ رکنی مصرعہ جس کی ایک بچا چھوٹی اور دوسری بڑی ہو ۔

Pythic : (a) دیکھو Pythian (a)

Pythogenesis : (n) (طب) گند زاد گی ۔

Pythogenic : (a) [f. Gr. ] (طب) گند زادہ : پیپ زادہ ۔

Pythogenic fever : (n) (طب) تپ محرقہ : میعادی بخار ۔

Python : (n) [L. 'Python '.] (۱) تنّین بری : اژدہا ۔ (۲) (یونانی اساطیر) اژدہا یا بڑا سانپ جس کے متعلق کہاجاتا ہے کہ طوفان نوح کے بعد ایک غار میں زندہ تھا اور آخر کار اپالو کے ہاتھ سے مارا گیا ۔

Python : (n) [late L. 'Pytho , pythonem ' .] (۱) آسیب : جن: مشہور پریت کا نام ۔ (۲) آسیب زدہ : جس شخص کے سر پر اس کا سایہ ہو یا جو اس کا معمول ہو ۔ (۳) (اساطیر) غیب گو : کاہن : وہ شخص جو ارواح خبیثہ یا اجنہ سے تعلق رکھتا ہے ۔

Pythoness : (n) [med. L. 'Pyitonissa' .] جادوگرنی : کاہنہ: ساحر : غیب گو عورت : وہ عورت جس کے سر پائیتھون آئے ۔

Pythonic : (a) اژدہا سے متعلق : عظیم الشان : دیو پیکر : عجیب الخلقت۔

Pythonic : (a) پائی تھون سے متعلق: جن و آسیب سے متعلق : پیش گویانہ : ملہمانہ : الہامی : پر اسرار : غیب گو ۔

Pythonism : (n) غیب گوئی : کاہنیت ۔

Pythonissa : (n) [late L. fem. of 'Pytho' .] دیکھو Pythoness

Pythonomorph : (n) [mod. L. 'Pythonomorpha' .] دیکھو Mosasaurus

Pyuria : (n) [f. Pyo- + -uria. ] (طب) بول صدیدی : پیپ دار پیشاب ہونا ۔

Pyx : (n) [L. 'Pyxis'.] (۱) بکس : خزانے کا صندوق : تجوری : چینی وغیرہ کا ظرف جو آرائش کے لئے استعمال ہوتا ہے : واز۔ (۲) (رومن کلیسا) وہ برتن جس میں روٹی رکھی جاتی ہے ۔ (۳) شاہی ٹکسال کی وہ صندوقچی جس میں خالص سونے اور چاندی کے سکے نمونے کے طور پر سالانہ امتحان کے لئے رکھے رہتے ہیں ۔ (۴) (تشریح) خانۂ ورک : قفلی جس میں ران یا کسی اور جوڑ کی ہڈی بیٹھتی ہے ۔

Trial of the pyx : امتحان مسکوکات : سکوں کا سالانہ امتحان (شرکت زرگراں کی ایک جیوری کرتی ہے )۔

Pyx : (n) (۱) کسی سکے کو سکہ دان میں رکھنا : سکہ دان میں ڈالنا ۔ (۲) کسی سکے کو تول کر یا کسوٹی پر کس کر دیکھنا یا پرکھنا ۔ (۳) (سکہ کو) وزن کے ذریعہ جانچنا ۔

Pyx cloth: (n) وہ کپڑا جو سکہ دانی کو ڈھانکنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Pyx-jury : (n) سکہ دانی کے سکوں کو پرکھنے والی سنار کی کمیٹی ۔

Pyxidate : (a) [mod. L. 'Pyxidatus' .] (نباتیات) سر پوش دار : ڈھکنی دار ۔

Pyxdium : (n) [mod. L. ] (نباتیات) ڈھکنی دار ڈوڈا : وہ ڈوڈا جس کا ڈھکنا اس طرح کھلتا ہے جیسے صندوق کا

اور جوڑ کی ہڈی بیٹھتی ہے ۔ (۳) (مقناطیسیت) قطب نما ؛ کمپاس ۔ (۴) (نباتیات) ڈھکنے دار ڈوڈا۔ (۵) کائی میں جھاڑی کی پیالہ نما کشادگی۔

ڈھکنا ؛ کیپسول گیانی ؛ مجری ۔

**Pyxis / Pyxides : (n) [L. ]** (۱) صندوقچہ ؛ صندوقچی ڈبیا ؛ درج۔ (۲) (تشریح) خانۂ ورک ؛ قفلی جس میں ران یا کسی



**Q . :** (۱)انگریزی حروف تہجی کا سترھواں اور رومن حروف تہجی کا سولہواں حرف .(۲)سلسلہ وار ترتیب ظاہر کرنے کے لئے استعمال ہوتا ھے جیسے 'Q. Battery' اور 'Section Q' .(۳)کسی چیز یا شخص کی خدمت کے طور پر استعمال . (۴)کسی نقشے کا کوئی نقطہ وغیرہ .

**Q . Boat /-ship :** دیکھو Mystery ship

**Q .E. D : [L quod erat demonstrandum .]** جس کو ظاہر کرنا تھا (ثابت کرنا تھا) ؛ فہوالمطلوب : ثابت ہو گیا .

**Q. T. :** چپ چاپ : Quiet کا مختلف .

**On the q. t. :** خفیہ : چپکے سے .

**Qadarite /Kadarite : (n) [Arab'qadarity'.qadarite.]** قدیم اسلامی فلسفیانہ اسکول کا ایک رکن جو بہ خلاف عقیدۂ جبری ، عقیدۂ اختیاری کا مدعی تھا ؛ قدری .

**Qadi/Cadi/Kadih/Kazi: (n) [Arab. 'Qadi'.]** قاضی : مسلم منصف یا جج جو اسلامی شریعت کے مطابق فیصلہ کرتا ھے .

**Qaid : (n) [Arab.]** (۱)caid کا متبادل .(۲)قلعہ کا حاکم؛ قبر خانے کا محافظ .(۳)پیشوا : رہبر : سردار : قائد : رہنما.

**Qaimaqam/Qaimmaqam : (n) [Arab.'qaimmaqam'.]** Kaimakam کا متبادل : دولت عثمانیہ کا ایک نائب یا لفٹینٹ : قائم مقام .

**Qantar : (n) [Arab. 'quintar'.]** Kanter کا متبادل : بحرروم کے علاقائی ممالک کے وزن کا باٹ .

**Qasida /Kasida : (n) [Arabic.'qasidah']** قصیدہ : عربی ،فارسی ، اردو میں مدحیہ ، ہجویہ ، طنزیہ اور رثائی نظمیں.

**Qid : (n) [L.quater in die]** (مخفف)دن میں چار بار .

**Qr :** Quarter کا مخفف ؛ Quire کا مخفف .

**Qrly / Qrtly :** Quarterly کا مخفف .

**Qty :** Quantity کا مخفف .

**Qtz :** Quartz کا مخفف .

**Qua : (n) [L.]** (۱) ایک قسم کا یورپی شب گرد بگلا . (۲)دیکھو Quaw .

**Qua : (adv.) [L.]** بہ حیثیت : اس حیثیت سے : بطور یہ کہ .

**Qua-bird : (n) [f. 'Qua']** (۱)(امریکا)سیاہ کلغی دار شب گرد بگلا . (۲)شمالی امریکا کا شب گرد ماہی خور بگلا .

**Qua-paw/kwa : (n)** (۱) ارکنساس دیا کی وادی میں آباد لوگ . (۲) ان لوگوں میں کا کوئی ایک فرد . (۲) ڈھیگیہا (Dhegiha) کی بول چال .

**Quack : (n) [abbrev .of quacksalver.]** (۱) عطائی : غیر مستند طبیب یا معالج : اناڑی حکیم :نیم حکیم : ایسا جاہل شخص (خصوصاً طب میں )جو قابلیت کا مدعی ہو : ایسا شخص جو عجیب عجیب (بے اثر) دوائیں اور علاج کے طریقے بتائے. (۲) کسی فن یا موضوع پر عدم واقفیت کے باوجود اظہار ادّعا کرنے والا شخص.

**Quack : (n)** بطخ کی قائیں قائیں : اس کی کرخت آواز : قائیں قائیں کی سی آواز.

**Quack : (a)** عطائی کے جھوٹ دعوے سے متعلق : مرض کو اچھا کرنے کا ادعائے باطل کرنے والا : قلابی .

**Quack : (v) [f. Quack sb.]** عطائی علاج کرنا : کسی امر میں جاہلانہ ادّعا کے ساتھ گفتگو کرنا : شیخی بگھارنا : (احمقانہ طور پر) : دون کی لینا.

**Quack : (v) [Imit.]** (۱) قائیں قائیں کی سی آواز نکالنا : قائیں قائیں کرنا (۲)چیخ کر احمقانہ بات کرنا : زق زق بق بق کرنا .(۳)مینڈک کی طرح ٹر ٹرانا : بطخ کی مخصوص آواز نکالنا . (۴) بطخ کی آواز : شور وغل کرنا.

**Quack doctor : (n)** عطائی :اناڑی طبیب : نیم حکیم : کٹھ بید.

**Quack grass : (n)** دیکھو Couch grass

**Quack medicines : (n)** عطائی دوائیں : ایسی دوائیں جو اصول کے

مطابق مستند نہ ہوں : اٹکل پچو دوائیں۔

Quack-quack : (n) [L. imitative.] بطخ کی آواز : پرورش گاہ (پرند گاہ) میں بطخ کا ایک نام۔

Quack remedies : (n) عطائی یا غیر مستند علاج : ایسا علاج جو فن کے اعتبار سے مستند نہ ہو۔

Quack salver : (n) [Du.] (۱)دیکھو quack۔ (۲) عطائی : نیم حکیم۔ (۳)عدم واقفیت فن کے باوجود ماہر ہونے کا دعویدار۔ (۴)اشتہاری حکیم۔

Quack salving : (a) عطائی کی طرح کا : عطائی سے متعلق۔

Quackery : (n) عطائی طریقۂ علاج : اناڑی پن : غیر مستند علاج حیلہ گری۔

Quackish : (a) (۱)عطائی نما : غیر مستند : اناڑی پن کا: عطائی جیسا : مغرور : فریبی : مکّار : باطل کا دعویٰ کرنے والا۔

Quackishly : (adv.) عطائی کے طور پر : اناڑی پن سے۔

Quackishness : (n) اناڑی پن : عطائی پن۔

Quackism : (n) دیکھو Quackery

Quackle : (v) [deriv. of Quack.] (۱)بطخ کی طرح قائیں قائیں کرنا۔ (۲) گلا گھونٹنا : گلا گھونٹ کر مار ڈالنا : گلو گرفتہ کر دینا۔

Quackster : (n) (۱)عطائی : نیم حکیم۔ (۲) دیکھو Quack۔

Quacky : (a) دیکھو Quackish

Quad : (n) (۱) Quadruplet کا مخفف۔ (۲) چار مختلف تاروں کو ملا کر ایک بناوٹ جو Cable میں استعمال کرتے ہیں۔ (۳)چار اکائیوں کا اجتماع (خصوصاً الیکٹرک میں)۔ (۴)چار ہتھیاروں کا مجموعہ (مثلاً مشین گن وغیرہ) ایک مورچے پر۔

Quad : (n) Quadrat اور Quadrangle کا مخفف۔

Quad : (n) (طباعت) ٹائپ کی سطروں میں حروف کے درمیان فاصلہ دینے کے لئے دھات کا ٹکڑا۔

Quad : (a) (۱)Quadruple کا مخفف۔ (۲)مخصوص سائز کے کاغذ سے چار گونہ سائز کا۔

Quad : (n) (۱) Quaod کا متبادل۔ (۲)دیکھو Quadrangle۔

Quad : (v) (۱)(طباعت) ٹائپ کی سطور میں حرفوں کے درمیان فاصلہ کے لئے دھات کا موٹا ٹکڑا داخل کرنا۔ (۲) (طباعت) حروف کے درمیانی فاصلوں کو دھات کے ٹکڑوں سے بھرنا۔

Quadded : (a) (کیبل میں)چار تاروں کو ملا کر مرتب کیا ہوا۔

Quaddle : (n) [Imit.] (روز مرہ) بڑبڑانے والا : شکایت کرنے والا۔

Quadi : (n) [L.] ایک قدیم جرمن قوم جو اوڈر اور ڈینوب کے علاقے کے درمیان آباد تھی۔

Quadra : (n) [L.] (۱)پایۂ ستون کی کرسی : عمارت کی کرسی۔ (۲) موباف : فیتہ۔ (۳)چوکور فریم یا حاشیہ۔ (۴)(ریاضیات) سطح سیرابی : آبریز : بارشی نالی۔

Quadrable : (a) [f. L. 'quadrare'.] (ریاضیات) تربیع پذیر : جو ایک مساوی مربع کی صورت کا پیش یا ظاہر کیا جا سکے۔ (۲)(الجبرا)قدر پذیر : جو ایک محدود جبری قدر کی شکل میں ظاہر کیا جا سکے : مربع پذیر۔

Quadragenarian : (a) چہل سالہ : چالیس برس کا۔

Quadragenarian : (n) [L. 'quaragenarius'.] چہل سالہ عمر کا شخص۔

Qudragenarious : (a) (۱)چالیس سال کی عمر کا۔ (۲)چالیس اور پچاس کی درمیان عمر کا۔

Quadragenary : (a) [L. 'Quaragenarius'.] چالیس عدد پر مبنی۔

Quadragesima : (n) [L. 'quadragesimus'.] (دین عیسوی) Lant کے دوران پہلا اتوار : مسیحی اربعین (چالیس دن کا روزہ) کا پہلا یکشنبہ : یکشنبہ اربعین (اس کو Q. sunday بھی کہتے ہیں) اول اتوار اربعین : اربعین نصاریٰ : مسیحی ایام پرہیز کا پہلا اتوار۔

Quadragesimal : (a) چہل روزہ : عیسائیوں کے اربعین کا: اربعینی : چلّہ (چالیس دن کا) : چہل گانہ : چالیسواں۔

Quadrangle : (n) [Late L. 'quadrangulum'.] (۱)چوکھونٹا : چوگوشہ (شکل) خصوصاً مربع یا مستطیل۔ (۲)(ہندسہ) ایک شکل جس میں چار ازروئے ہوں چار اضلاع بھی ہونگے)۔ (۳) ایک مربع یا مستطیل صحن یا میدان جس کے چاروں طرف بڑی عمارت کے مختلف حصے بنے ہوئے ہوں جیسے کوئی محل یا کالج وغیرہ۔ (۴)ایک عمارت جس میں ایسے صحن یا میدان ہوں۔

Quadrangled : (a) Quadrangular (۱) چہار گوشہ دار ۔ (۲) دیکھو ۔

Quadrangular : (a) چوکھونٹا : چوگوشیہ : چہار پہلو : ذواربعہ ۔

Quadrangularly : (adv.) چوکھونٹی یا چوگوشیہ شکل میں ۔

Quadrans : (n) [L.'Quadrant'.] جمہوریۂ روما کا کانسی کا سکہ ۔

Quadrant : (n) [ L. Quadrans,-antem.] (۱) ربع دائرہ کا : چوتھا حصہ : ربع دائرہ ۔ (۲) وہ شکل جو قوس اور ان کے دو نصف قطروں سے محصور ہو جو ایک دوسرے کو زاویہ قائمہ بنا کر کاٹتے ہوں ۔ (۳) کوئی چیز (خصوصاً دھات کا ڈھلوان ٹکڑا) جس کی شکل ربع دائرہ کی سی ہو۔ (۴) زاویہ ناپنے کا آلہ : مزولہ۔ (۵) بلندی یا ارتفاع ناپنے کا آلہ ۔

Quadrant plate : (n) خراد کے گیرندہ کو کسی طرف حسب خواہش موڑنے کے لئے سوراخ دار پلیٹ ۔

Quadrantal : (a) [L.'Quadrantalis'.] ربع دائرہ کی شکل کا : دائرہ نما : چوپہلا : مربع : رُبعی ۔

Quadrat : (n) [var. of quadrate.(n)] (طبیعیات) دھات کا ایک موٹا چھوٹا ٹکڑا جو لوھے کے حروف کے درمیان فاصلہ دینے کے لئے چھاپا خانوں میں استعمال کیا جاتا ھے : (نباتیات) رقبہ مطالعہ : مربع مطالعہ۔

Quadrate : (a) [L. 'quadratum'.] مربع : چوکور : چوگوشہ : مربع یا مستطیل (خصوصاً علم تشریح کی اصطلاحات میں)۔

Quadrate : (n) قائم الزاویہ : مستطیل ٹکڑا یا تختہ : چوکور ہڈی : کوئی چیز جو کم وبیش مربع کے مشابہ ہو ۔

Quadrate : (v) [L. 'quadrat, pa. ppl .of stem L. 'quadrare'.] (۱) (ریاضیات) تربیع دائرہ : چوکور بنانا : مکعب کو چار حصوں میں تقسیم کرنا : مربع اور مکعب بنانا۔ (۲) تطبیق کرنا ۔(۳) (توپ) گاڑی پر قاعدے سے رکھنا ۔(۴) موزوں ، مناسب ، درست ، ٹھیک ھونا ۔ (۵) (توپ) مناسب طور پر گاڑی پر رکھنا ۔

Quadrate bone : (n) (تشریح) پرندوں اور زہریلے جانوروں کے (سر کی) چوڑی ہڈی ۔

Quadrate lobe: (n) (تشریح) (فص) مربع ۔

Quadrate muscle : (n) سخت پٹھے (خصوصاً کمر، ران ، بازو وغیرہ کے)۔

Quadratic (a) [Fr. quadratique or mod .L. quadraticus.] (ریاضیات) دوم درجہ کی (مساوات) : دو درجی : دو قدری : مربع کا یا اس سے متعلق یا اس سے مشابہ : چوگوشہ : چوپہلو ۔

Quadratic : (n) چوکور مساوات : (جمع) (الجبرا کی ایک شاخ) دودرجی مساوات ۔

Quadratic formula : (n) ایک فارمولا جو صرف ایک تبدیل پذیر پر شے کی دودرجی مساوات کو حل کرنے کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔

Quadratic mean : (n) مقدار کے مربعوں کے حسابی اوسط کا جذر ۔

Quadratical : (a) چوکور : مربع ۔

Quadratically : (adv.) چوکور طریقے سے : مربع شکل میں ۔

Quadrato : (a) [Comb. form of L. quadratus or 'quadratum'.] سابقہ بمعنی جو گوشہ (ہڈی) ودیگر ہڈی سے متعلق۔

Quadrato-jugal : (a) چوگوشہ ہڈی کا یا اس سے متعلق ۔

Quadrato-jugal : (n) ایک چھوٹی غشائی ہڈی جو چوکور ہڈی اور عظم و جنی کو جوڑ دیتی ھے ۔

Quadrato mandibular : (a) چوکور ہڈی کو اور نچلے جبڑے سے متعلق۔

Quadratrix : (n) [mod . L.] ایک خم جو کسی دوسرے خم کو مربع بنانے میں استعمال ھو : قوس تربیع ۔

Quadrats : (n) (۱) ایک کھیل جس میں طباعتی دھات کا ٹکڑا پانسے کی طرح پھینکا جاتا ھے ۔ (۲) ایک چھوٹا عام طور پر مستطیل پلاٹ (زمین کا) جو نباتات اور جانوروں کے نشو و نما کے مطالعہ کے لئے چھوڑ دیا گیا ھو۔

Quadrats : (v) (۱) زمین کی تقسیم یا ترتیب کرنا ۔(۲) زمین کے پلاٹ کو مستطیل ٹکڑوں میں تقسیم کرنا۔

Quadratted : (a) مربع میں تقسیم کیا ھوا۔

Qudratting : (n) مربع میں تقسیم کرنا۔

Quadrature : (n) [Fr. 'quadrature' or L. 'quadrature'.] (۱) (ریاضیات) تربیع ۔(۲) (فلکیات) تربیع فضا میں ایک یا دو نقطے جہاں قمر شمس سے ۹۰ درجہ دور رہتا ھے ؛ اجرام فلکی کا ایک دوسرے کی نسبت سے وہ موقع جہاں وہ ایک دوسرے سے ۹۰ درجہ کے فاصلے پر ھوتے

ہیں : نو درجی : بُعد نو درجہ ۔

Quadrature of the circle : (n) علم ریاضی کا ایک مسئلہ جس کی رو سے مربع کے ایک پہلو کو ایک دائرہ کے رقبے کے برابر ثابت کیا جائے ۔

Quadratus : (n) [ L. ] (حیوانیات) عضلۂ مستطیل ۔

Quadrel : (n) [ L. quadrellum.] چوکور اینٹ ،ٹائل پلاسٹک وغیرہ ۔

Quadrennial /Quadriennial : (a) (۱) ہر چار سال پر واقع ہونے والا : چہار سالہ : بعد از چہار سال ۔ (۲) چار سال تک رہنے والا، چار سال میں ایک دفعہ : چو برس : چہار سالہ ۔

Quadrennial/Quadriennial : (n) ہر چار سال پر ہونے والا کوئی واقعہ؛ چوتھی سالگرہ یا چو برسی یا اس کی تقریب ۔

Quadrennially : (adv.) ہر چار سال پر : چو برسی کی طرح ۔

Quadrennium/Quadriennium : (n) [ L. 'quadriennium'.] چار سال کی مدت یا چار سال کا زمانہ ۔

Quadri : ( ) [ L.'quattaor'.] بعض مرکبات کا جزو اول بمعنی چار، اربعہ ۔

Quadri colour : (a) چورنگا ۔

Quadri-cone : (n) چو گوشہ مخروطہ ۔

Quadri-cycle : (n) چوپہیا سائیکل یا ٹھیلا گاڑی ۔

Quadri-cycle : (a) چو پہیا : چار پہئیے والا ۔

Quadric : (a) [f. L. 'quadra'.] دوسرے درجے کا : دو درجی ۔

Quadric (n) سطح ثانوی : دوسرے درجے کی سطح ۔

Quadric chain : (n) گردشی حلقوں سے جڑی ہوئی چار کڑیوں والی ایک زنجیر ۔

Quadric crank chain : (n) دیکھو Quadric

Quadricapsular/ -capsulate : (a) چار غلافی : چار کیسی ۔

Quadricentennial : (n) چار سوسالہ سالگرہ : چہار صد سالہ تقریب ۔

Quadricep(extengor) : (n) [ Cf. Bicers.] پاؤں کا ایک بڑا عضلہ یا پٹھا : چوگھنڈیا : باسطۂ پا : چو سری عضلہ ۔

Quadricicpital : (n) چارسروں والا یا ابتدائی نقطوں والا (مثلاً چوسری عضلہ یا پٹھا) ۔

Quadridentate (d) : (a) چار دندانے والا ۔

Quadriennial : (a) دیکھو Quadrennial

Quadriennium : (n) دیکھو Quadrennium

Quadrienniumutile : (n) (اسکا تستانی قانون) بالغ ہونے کے بعد چار سال کی مدت جس کے اندر وہ نا بالغ یا اس کی وفات کے بعد اس کا وصی اس کے کئے ہوئے معاہدہ ، ہبہ یا انتقال جائداد کو رد کئے جانے کے لئے اقدام کر سکتا ہے ۔

Quadrifid : (a) چو پہل : چو گوشہ : چو پھانکا : چو شگافی : چار ٹکڑوں یا حصوں میں پھٹا ہوا : چار حصوں میں بٹا ہوا ۔

Quadrifilar : (a) چار دھاگے والا : چار تگیہ : چار دھاگوں کا بنا ہوا ۔

Quadrifoil : (a) چار پنکھڑیوں والا : چار پتیوں والا پھول ۔

Quadrifoliate : (a) چوپتیا ۔

Quadriform : (a) [L. 'Quadriformis'.] چار شکلوں یا رخوں والا : چورخا : چار صنعتوں کا ۔

Quadriga : (n) [L. ] (۱) (روم) قدیم زمانے کی رتھ جس میں ایک ہی رتھ میں چار گھوڑے جوتے جاتے تھے : ارابہ : عربہ : چار اسپہ : چوگھڑا (خاص کر جس طرح بت تراش یا سکے میں ہوتے ہیں) ۔ (۲) چار گھوڑے بغیر رتھ کے یا صرف رتھ ۔

Quadrigamist : (n) [quadri+gamist.] چار مرتبہ شادی کرنے والا یا والی : جس نے چار شادیاں کی ہوں : وہ مرد جس کی چار بیویاں ہوں یا عورت جس کے چار شوہر ہوں (بہ یک وقت) ۔

Quadrigeminal/-ous : (a) چو توام : چو جوڑ ۔

Quadrigeminal bodies /Quadrigeminate- : (n) چو توام اجسام ۔

Quadrilateral : (n) (۱) ذواربعتہ الا ضلاع : چو پہلو جگہ یا رقبہ : چو ضلعی شکل کی چیز ۔ (۲) وہ جگہ جو چار قلعوں کے درمیان واقع ہو اور ان سے محفوظ ہو ۔ (۳) جس میں چارفریق شریک ہوں ۔ (۴) چار خطوط سے بنی ہوئی کوئی شکل ۔

Quadrilateral : (a) [ L. 'quadrilaterus'.] (۱) چو پہلو (شکل یا رقبہ

کے متعلق) : چو پہلو دار .(۲) چار جماعتوں یا پارٹیوں میں مشترک .

Quadrilingual : (a) [L. 'Linguis'.] چار زبانوں سے بنی ہوئی یا جس میں چار زبانیں استعمال کی گئی ہوں : اربعہ الاسنہ : چو زبانی :چہار زبانی :چو بولیا :چو بھاشا: چوبھا کھا : چار زبانیں بولنے یا جاننے والا .

Quadrilinguality : (n) چو زبانی : چو بولی : چار زبانوں کا وقوف .

Quadriliteral : (a) [f. Quadri+literal .] چو حرفہ .

Quadriliteral : (n) چو حرفی لفظ .

Quadrillage : (n) [F. 'quadrille'.] نقشے پر چار خانہ کی نشانات بنانے کا طریقہ یا طرز .

Quadrille : (n) [Fr. 'quadrille. perh. sp. 'cuartillo'.] تاش کا ایک کھیل جسے چار آدمی چالیس پتوں سے ، جس میں اٹھا ،نہلا اور دہلا چھوڑ دیا جاتا تھا، کھیلتے تھے. یہ کھیل سترھویں اور اٹھارھویں صدی عیسوی میں یورپ میں بہت مقبول تھا .

Quadrille : (n) [Fr. 'Quadrille' , Sp. 'Cuadrilla'.] (۱) ایک سپہ گری کی نمائش میں حصہ لینے والے گھڑسواروں کی چار ٹکڑیوں میں سے ایک ٹکڑی جس میں ہر ٹکڑی مخصوص پوشاک یا رنگ میں ممتاز یا نمایاں ہوتی ہے . (۲)رقص مربع : چوکورا ناچ : ایک فرانسیسی رقص جس میں چار جوڑے بہ یک وقت ناچتے ہیں . (۳) موسیقی کی ایک خاص گت جو اس ناچ کے ساتھ بجائی جاتی ہے . (۴) سانڈ سے لڑنے والے پہلوان کو اکھاڑے میں مدد دینے والی ٹیم (جماعت) .

Quadrille : (n) (۱) چار خانہ نمونے کی چیز . (۲) دیکھو Quiadrille paper .

Quadrille : (v) رقص مربع کرنا : چار جوڑوں کا بہ یک وقت رقص کرنا .

Qudrille : (a) چار خانے والا : چار خانوں میں بٹا ہوا : چار خانہ بنا ہوا : مربع یا مستطیل نشانوں والا .

Quadrille paper : (n) (۱) چار خانہ بنا ہوا کاغذ : گراف کاغذ. (۲)خاص کر ایسا کاغذ جس پر مربع آبی نشانات بنے ہوں اور جو عموماً ڈاک اسٹامپ میں استعمال ہوتا ہے .

Quadrilled : (a) دیکھو Quadrille

Quadrillion : (n) [Fr. 'quadrillion'. f. 'quadri.] (ریاضیات)(برطانیہ میں) وہ شماریا مقدار جس کو ظاہر کرنے کے لئے ایک کے عدد پر ۲۴ صفر لگائے جائیں : کھرب در کھرب(کھرب ضرب کھرب) :امریکا میں فرانس کی طرح ایک کے عدد پر ۱۵ صفر لگائے جائیں .

Quadrillionth : (a) Quadrillion کے مساوی حصوں میں سے کوئی ایک تقسیم ہونے والا .

Quadrillionth : (n) کسی چیز کے Quadrillion مساوی حصوں میں سے ایک .

Quadrilobate/ -lobed : (a) (نباتیات) چو گوشہ .

Quadrinomial/-nomical/-nominal : (a) (الجبرا)ذوار بعتہ الحدود : چہار قدری .

Quadriparous : (a) چار بچے جنی ہوئی .

Quadripartite : (a) [L. 'quadripartitus'.] چہار جزئی : چو جزہ : چہار حصہ : چو خانہ : چوطرفی : جس میں چارفریق شامل ہوں : چہار جانبہ : چودرزہ .

Quadripartite : (n) ٹالوی کا چار پیپرس .

Quadripartitely : (adv.) چہار طرفی طریقے سے .

Quadripartition : (n) چار میں تقسیم یا چار سے تقسیم .

Quadriplegia : (n) [ f. 'Quadri+-plegia'.] (مرضیات)دونوں بازوں اور دونوں پاؤں کا فالج : مکمل فالج .

Quadriplegic : (n) دونوں بازو اور دونوں پاؤں کا مفلوج شخص .

Quadriplegic : (a) مفلوج : فالج زدہ .

Quadripole : (n) Quadrupole کا متبادل .

Quadriportico/-cus : (n) [L.] کسی عمارت کی ستون دار چوکور بیرونی برساتی یا غلام گردش .

Quadrireme : (n) [ L.'quadriremis'.] چار چپوؤں والی بڑی کشتی .

Quadrireme : (a) قدیم زمانے کی کشتیوں سے متعلق جس میں چار چپو ہوتے تھے .

Quadrisect : (v) چارمساوی حصوں میں تقسیم کرنا .

Quadrisection : (n) چار برابر حصوں میں تقسیم کرنا .

Quadrisyllabic : (a) چار ارکان تہجی رکھنے والا (لفظ)؛ چہار وتری۔

Quadrisyllable : (n) چور کنی لفظ : وہ لفظ جس میں چار ارکان تہجی ہوں : چہار وتری۔

Quadrisyllable : (a) چور کنی لفظ کا یا اس سے متعلق۔

Quadrivalent : (a) (کیمیا) چو گرفتہ۔

Quadrivalent : (n) [L. ] چو گرفتہ مجموعۂ لونیہ۔

Quadrivalve/-valvular : (a) چو گوشہ ڈوٹی دار۔

Quadrivial : (a) [ L. quadrivialis'.] (۱) چورا ہا : چہار سمتی : چار جہت والا۔ (۲) علوم اربعہ سے متعلق۔

Quadrivial : (n) علوم اربعہ (یعنی حساب و ہندسہ و موسیقی و ہیئت)۔

Quadrivials : (n) علوم اربعہ کو مرتب کرنے کا چار غیر متشدد طریقہ یا اصول۔

Quadrivium : (n) [L. 'quadri-+via'.] (تاریخ) علوم اربعہ : علوم چہار گانہ (یعنی حساب ، ہندسہ، ہئیت ،موسیقی)؛ (تاریخ) قرون وسطیٰ میں یونیورسٹی کا نصاب تعلیم جو ریاض ، ہندسہ ، علم الافلاک اور موسیقی پر مشتمل ہوتا تھا۔

Quadrivoltine : (a) ایک سال میں چار نسل پیدا کرنے والا (یہ ریشم کے کیڑوں کے لئے استعمال ہوتا ھے)۔

Quadroon : (n) [Fr. 'quarteron'.] (۱) ایسے والدین کا بچہ جن میں سے ایک خاص یورپین ہو اور دوسرا جس میں یورپین اور حبشی کا خون ملا ہوا ہو : چو غلا : ایسا شخص جس میں حبشی خون کا چوتھائی حصہ ہو۔ (۲) مخلوط الجنس نباتات۔

Quadroon : (a) چوغلے انسان سے متعلق : چو غلی نسل کا۔

Quadru : Quadri کا متبادل۔

Quadrual : (a) اسم اور ضمیر کی شکلوں سے متعلق جن سے چار اسٹرونیشیائی زبانیں ظاہر ہوں۔

Quadrual : (n) (۱) چار کی تعداد۔ (۲) ایک شکل جس میں چار کی تعداد یا ایک لفظ اس شکل میں۔

Quadrula : (n) [ L .] مربع شکل کا دریائی صدفہ۔

Quadruman/Quadrumane : (a) چوہتھا : چار ہاتھ والا۔

Quadruman/Quadrumane : (n) چوہتھا جانور۔

Quadrumana : (n) [L. 'quadrumanus'.] (جمع) (حیوانیات) دودھ پلانے والے جانور مثلاً بندر،لنگور ،بن مانس وغیرہ جن کے اگلے اور پچھلے پاؤں بطور ہاتھ کے استعمال ہو سکیں۔

Quadrumanal : (a) دیکھو Quadruman

Quadrumanous : (a) دیکھو Quadruman

Quadrumvir : (n) چار آدمیوں پر مشتمل انجمن کا ایک رکن۔

Quadrumvirate : (n) چار آدمی کی جماعت یا انجمن۔

Quadruped : (n) [L. 'quadrupes'.] چوپایہ جانور : (عموماً) دودھ پلانے والا جانور : (خصوصاً) گھوڑا۔

Quadruped : (a) چار پاؤں والا : چوپایہ : چوپایہ جانوروں سے متعلق یا جانوروں کا۔

Quadrupedal : (a) چار پاؤ ں والا : چہار پا : چوپایوں سے متعلق۔

Quadrupl : Quadruplicate کا مخفف۔

Quadruplane : (n) چوسطحی طیارہ (ہوائی جہاز)۔

Quadruple : (a) [L. 'quadruplus'.] (۱) چوگنا :چہار چند : چہار تہ: چار حصوں والا۔ (۲) (طباعت) عام کاغذ کے سائز سے چوگنے ، سائز والا جیسے Quadruple crown وغیرہ۔

Quadruple : (n) (۱) چار تہ والی کوئی چیز چوگنی رقم یا چیز۔ (۲) (طباعت) چھاپنے والی مشین جو بہ یک وقت چار کاپیاں چھاپتی ھے۔

Quadruple : (v) کسی چیز کو چوگنا کرنا؛ چو گنا نا : چار سے ضرب دینا : چوگنا ہو نا۔

Quadruple : (adv.) چہار گونہ طور پر : چار طرح سے۔

Quadruple alliance : (n) چار ملکوں کا اتحاد : اتحاد چہار گانہ (مابین برطانیہ ، فرانس ، جرمنی اور ہالینڈ ۱۷۱۸ میں۔ مابین بر طانیہ ،فرانس ،اسپین اور پرتگال ۱۸۳۴ میں)۔

Quadruple amputee : (n) جس کے دونوں پاؤں اور دونوں بازو یا ان

کے کچھ حصے ضائع ہو چکے ہوں ۔

**Quadruple counterpoint : (n)** چار سروں والا جوڑ جو کسی (آگ)، راگنی میں لگایا جائے اور جس کے حصے متبادل پذیر ہوں شرط یہ کے اصول کے مخالف نہ ہوں ۔

**Quadruple pact : (n)** وہ معاہدہ جو ۱۹۲۲ء میں برطانیہ اور ریاستہائے متحدہ امریکا ، فرانس اور جاپان کے درمیان بحرالکاہل کے متعلق ہوا تھا ؛ میثاق چہار گانہ ۔

**Quadruple point : (n)** (کیمیا) نقطۂ رُباعی ( ریاضیات ) رُباعی ؛ چوہترا ؛ چوگنا ۔

**Quadruple rhythom /-time : (n)** موسیقی کا وہ وزن یا ٹھیکا جس میں بہ یک وقت چار تالیں ہوں ؛ چو تالہ ۔

**Quadruple star : (n)** (علم النجوم) چار ستارے جو بہ ظاہر ایک معلوم ہوتے ہیں ؛ نجوم مربع ؛ چو تارا ۔

**Quadruple thread : (n)** چوہرا دھاگا ۔

**Quadrupleness : (n)** چوگنا ہونے کی حالت یا صفت ؛ چو گونیت ۔

**Quadruplet : (n)** [ f. 'quadruple'.] (۱)(جمع) عوام اربعہ ؛ چہار گان یا چہار زاد(بچے)؛ چار بچے جو بیک وقت ایک ہی ماں سے پیدا ہوں؛ ان بچو ں میں سے کوئی ایک. (۲)ایک قسم کی چار اشیاء کا مجموعہ یا چار چیزیں جو تہ طور پر عمل کر رہی ہوں .(۳)موسیقی کے چار سروں کا مجموعہ جو تین سروں کے وقفے میں بجایا جائے ۔ (۴)چار نشستی بائیسکل ۔

**Quadruplex : (a) [L. ]** (۱)(برقی تلغراف) اس نظام سے متعلق جس کے ذریعہ ایک ہی وقت میں ایک ہی تار پر چار مختلف خبریں بھیجی جا سکیں ؛ چوہری تار برقی سے متعلق ۔ (۲)(انجینیئرنگ)اس انجمن سے متعلق جس میں بھاپ یاگیس قطر کے بیلن میں چوگنا استعمال ہو ۔

**Quadruplex : (n)** ایک تار برقی آلہ جس کے ذریعہ ایک ہی تار پر بیک وقت چار پیغامات بھیجے جائیں ۔

**Quadruplex : (v)** برقی تار پر ایک ہی وقت میں چار پیغامات بھیجنا ۔

**Quadruplicate : (a) [L.'quadruplicatus'.]** (۱)چار تہ والا ؛ چار مرتبہ اعادہ کیا ہوا یا دوہرایا ہوا ؛ چار دفعہ یکساں نقل کیا ہوا ؛ مربع ؛ مربعی ؛ جو چار دفعہ دہرایا گیا ہو ۔ (۲) چوتھا ۔

**Quadruplicate : (n)** (۱)چار یکساں نقلیں یا نمونے .(۲) ایک ہی قسم کی تین دوسری چیزوں جیسی چوتھی چیز؛ مربعات ۔

**Quadruplicate : (v)** چار سے ضرب کرنا ؛ چار یکساں نقلیں یا نمونے تیار کرنا ؛ مربع بنا نا ؛ چو گنا نا ۔

**Quadruplicate proportion/-ratio : (n)** چہار گانی تناسب ۔

**Quadruplication : (n) [L . 'quadruplication,quadruplicateo'.]** (۱)تربیع ؛ چار تہ کرنے کا عمل ،ترکیب یا نتیجہ ؛ چار سے ضرب دینا ؛ چو گنا بنانا ؛ چار یکساں نمونے بنانا یا نقلیں تیار کرنا ؛ تکریرار بعی ؛ مرا بعات گیری (یانویسی)؛تکریرار بعی یا چوگنا بنانے کا حاصل ضرب۔ (۲)کسی مقدمے میں رسپانڈنٹ(مدعی علیہ)کی شہادت کا تردیدی جواب ۔

**Quadruplicity : (n) [L. 'quadruplicites'.]** چار تہ یا چار گنا ہونے کی حالت ؛ مربعیت ؛ چار گانگی ؛ چوگونا ۔

**Quadruply : (adv.)** چوگنا بناتی ہوئی ؛ چوگنا طریقے سے ۔

**Quadrupole/Quadripole : (n)** دو برقی جفت قطب کے معیار اثر کا نظام۔

**Quads : (n)** Quadruplets کا مخفف ۔

**Quaere : (v) [L. 'quaerere'.]** دریافت کرو ؛ یہ ایک سوال ہے ؛ میں یہ معلوم کرنا چاہتا ہوں ۔

**Quaere : (n)** (۱)سوال ؛ پرسش .(۲)دیکھو Query ۔

**Quaesitum : (n) [ L. ]** (۱)کوئی چیز جس کی تلاش یا جستجو ہو ۔ (۲)کسی مقدار کی صحیح یا اصل قیمت ؛ انجام ۔

**Quaestio : (n) [L. 'quaestion '.]** (۱)رومن قانون کی روسے مجرم (کے مقدمہ) کی تحقیقات یا جانچ .(۲) باز پرسی؛ تحقیق ۔

**Quaestiones : (n)** رومن قانون کی روسے مختلف قسم کے جرائم کی جانچ کے لئے کمیشن یا ایسے کمیشن سے پہلے کی کاروائی ؛ نیز فوجداری عدالتیں یا ٹریبونل ۔

**Quaestor : (n) [L.f. 'quaerere'.]** (۱) کواستور ؛ میر بخشی ؛ خزانچی (قدیم روما میں ایک عہد ہ دار کا لقب جو سلطنت کے خزانچی وغیرہ کے خدمات انجام دیتا تھا) ۔ (۲)(قدیم رومامیں) فوجداری مقدمات کا سرکاری وکیل یا جج ۔

**Quaestorial : (a)** کواستوری ؛ بخشی یا خزانچی کے عہدے سے متعلق ۔

Quaestorship : (n) بخش گیری : خزانچی کا عہدہ یا منصب ۔

Quaestuary : (a) [LL. 'quaestuarius'.] مالی فائدہ یا منافع میں دلچسپی رکھنے والا یا مالی منافع کی غرض سے کوئی کام کرنے والا ۔

Quaff : (n) [Origin unkn.] (۱)شراب کے بڑے بڑے گھونٹ : بڑے بڑے گھونٹ کے ساتھ شراب پینا : شراب غٹ غٹ پینا۔ (۲)شراب جو اس طرح پی جائے ۔

Quaff : (v) (۱)لمبے لمبے گھونٹ لے کر شرب پینا : بار بار غٹا غٹ شراب پینا :افراط سے پینا : ایک سانس میں چڑھا جانا ۔ (۲) شراب پی کر خاص طرح کا اثر پیدا کرنا (مثلاً غنودگی وغیرہ ) ۔

Quaffer : (n) افراط سے پینے والا : ایک سانس میں پینے والا : رندِ درد آشام ۔

Quaffingly : (adv.) افراط سے : میخوار کی طرح : رنددرد آشام کے طور پر : مست شرابی کی طرح ۔

Quag : (n) [ Origin unkn.] دلدلی : دلدلی دھنسی زمین : دھنسنی (جہاں قدم رکھنے سے زمین دھنس جاتی ہے) : متحرک دلدلی : وہ زمین جو قدم رکھنے سے ہلتی یا دھنستی ہو ۔

Quage : (n) وہ ٹیکس جو جہاز کے مال پر لیا جاتا ہے جو ایسے گھاٹ پر اتارا یا چڑھایا جائے یا ان جہازوں پر لگایا جاتا ہے جو اس قسم کے گھاٹ کو استعمال کریں : گھاٹ کر ،ٹیکس : گھاٹ اترائی یا چڑھائی ۔

Quagga : (n) [ S. afr.] گورخر جنوبی : ایک چوپایہ جو جنوبی افریقہ میں پایا جاتا ہے : (جو گدھے اور گورخر کی نسل سے ہوتا ہے مگر اس کی کھال پر گورخر سے کم دھاریاں ہوتی ہیں) ۔

Quaggy : (a) (۱)دلدلی : دلدلہ : دھنسنی : پلپلی : نرمی :اس جھرنے سے متعلق جو دلدلی زمین سے نکلتا ہے ۔(۲)نرم گداز اور پلپلے جسم کا یا اس سے متعلق ۔

Quagmire : (n) (ارضیات)دلدلی زمین کا ایک حصہ جو چلنے پر دھنسے یا ہل جائے :کھچار : لرزاں دلدل : محترک دلدل :(مجازاً) دلدل میں پھنس جانا (یعنی ایسی مصیبت جس سے نجات مشکل ہو) ۔(نہ جائے ماندن نہ پائے رفتن ) ۔

Quagmire : (v) مصیبت میں پھنسانا یا پھنسے میں ڈالنا ۔

Quagmiry : (a) دلدل یا کھچار سے مشابہ :دلدلی یا دلدل کا ۔

Quahag/Quahaug : (v) امریکی گھونگا تلاش کرنے یا اس کی کھوج لگانا ۔

Quahog/Quahaug / Quohog/ Quohaug : (n) [Narraganset Indian .] شمالی امریکا میں بحر اوقیانوس کے ساحل میں پایا جانے والا عام گول گھونگا ۔

Quahogger/Quahaugger : (n) امریکی گھونگا تلاش کرنے والا ۔

Quai/Quay : (n) [F.] پیرس کے دریائے scine کی جانب پڑی ہوئی کوئی چیز ۔

Quaich/Quaigh : (n) [L. 'Caucus'.] ایک قسم کا اتھلا آب نوشی پیالہ جو پہلے عام طور پر اسکاٹ لینڈ میں استعمال ہوتا تھا جو عموماً چھوٹے چھوٹے لکڑی کے ٹکڑوں سے بنایا جاتا تھا اور اس میں دو دستے ہوتے تھے؛ دو دستی چھوٹا پیالہ ۔

Quail/Qual : (n) [L. 'Coacula'.] (۱)موسمی چڑیا جو قدیم آسٹریلیا میں پائی جاتی ہے ،جو بہ طور غذا استعمال ہوتی ہے : بٹیر : سلویٰ ۔(۲) (عامیانہ) ایک کمسن عورت یا لڑکی خصوصاً وہ جو مخلوط تعلیمی درس گاہوں میں پڑھتی ہو۔

Quail : (v) [origin unkn.] (۱)دبنا : ڈرنا : گھبرانا : کانپنا(شخص یا دل کا)۔ (۲)ہمت ہارنا : پسپا ہونا(کسی شخص یا چیز کے مقابلے میں): پسپا کرنا : دھمکا نا : روکنا :پست ہمت کرنا : پست ہمت ہونا : خوف زدہ ہو جانا :مرجھانا۔ (۳)ضائع ہو جانا : برباد ہو جانا۔(۴)(خاص کر انگلش روزمرہ)جمنا : جم جانا : منجمد ہو جانا۔ (۵) انگریزی روزمرہ میں Coil کا متبادل ۔

Quail-berry : (n) (۱)چھوٹی گوندنی کے سے پھل جن میں گٹھلی نہیں ہوتی مگر گودے میں لپٹے ہوئے بہت چھوٹے بیج ہوتے ہیں ۔(۲) شمالی امریکی جھاڑی ۔

Quail-brush : (n) (۱) مغربی امریکا کے مختلف پہاڑی مہاگنی درختوں میں سے ایک ۔(۲)دیکھو Quail bush-

Quail-bush : (n) پیچیدہ خار دار جھاڑی جو جنوب مغربی امریکا کے میدانوں میں اورمیکسیکو کے آس پاس ہوتی ہے ۔

Quail-call : (n) ایک قسم کی نے جس سے Quail پرندہ کی سی آواز نکلتی ہے ، پرندہ اس سے دھوکے میں آکر پھنس جاتا ہے ۔

Quail disease : (n) (مرضیات) بٹیر ٹرمن پانہ کوری چڑیوں کی آنتوں کی بیماری(سوجن دانے وغیرہ)۔

Quail-dove : (n) جزائر غرب الہند اور فلوریڈا کی فاختہ ۔

Quail hawk : (n) نیوزی لینڈ کے باز یا شکرے کی ایک جنس ۔

Quail head : (n) لوہ یا گوریّا (جس کا سر بٹیر کے مشابہ ہوتا ھے) ۔

Quail pigeon : (n) ایک قسم کا کبوتر ۔

Quail pipe : (n) دیکھو Quail call

Quail-snipe : (n) لمبی ٹانگوں اور چونچ والا جنوبی امریکا کا ایک پرندہ : چہا ۔

Quailer : (n) پست ہمت کرنے والا : پسپا کرنے والا ۔

Quaily : (n) بلند حصۂ ملک کی ایک چہے کی قسم کی چڑیا ۔

Quaint : (a) [ME. 'queinte'.] (۱) عجیب و غریب : انوکھا ، شکل اور خاصیت میں غیر معمولی یا مختلف ،لیکن دل پسند اور دل کش ، جاذب توجہ قدیم وضع اور صورت کے لحاظ سے ۔ (۲) خوش اسلوب زبان اور عبادت آرائی کے لحاظ سے ۔ (۳) حد درجہ غیر معقول اور غیر متعلق ۔

Quaintish : (a) کسی قدر انوکھا : عجیب وغریب ۔

Quaintly : (adv.) عجیب وغریب طور پر : بہت تکلیف سے : نا دریا دل کش طریقے پر : انوکھے پن سے ۔

Quaintness : (n) انوکھا پن : پسندیدگی : نزاکت : لطافت : ندرت : غرابت ۔

Quait : (روزمرہ) Quoit کا متبادل ۔

Quake : (n) [ f. the varb.] (۱) کانپنے یا تھر تھرانے کی کوئی مثال یا موقع : لرزش پیدا کرنے والی شورش یا کھکھی : لرزہ ۔ (۲) کوئی چیز جس سے لرزش پیدا ہو خاص کر زلزلہ ۔

Quake : (v) [OE . 'cwacian'.] (۱) ہلنا : کانپنا : تھر تھرانا : لرزنا (عام طور پر صدمہ یا جھٹکے کھا کر) ۔ (۲) جھکولے یا جھٹکے کھانا : آگے پیچھے جھکولے لینا (جیسے زلزلے میں) ۔ (۳) کسی شخص کا خوف یا سردی سے کانپنا : تھر تھرانا یا دوسرے جسمانی سبب کی بنا پر کانپنا ۔ (۴) (دلدل کا یا اس پر قدم رکھنے سے) ہلنا : متحرک ہونا ۔ (۵) آنے والے خطرے یا مصائب کے خوف سے تھرتھر کانپنا ۔

Quake grass : (n) [f. 'quaking pple, a. of Quaks.v.] دم جنباں : مولا وغیرہ قسم کی چڑیاں جن کی دم ہلتی رہتی ھے : دم ہلانے والی زرد رنگ کی چڑیا ۔

Quake ooze : (n) نرم دلدلی زمین ۔

Quake proof : (a) زلزلے کے نقصان اور تباہی سے بچانے والا ۔

Quake tail : (n) دم جنباں : مولا وغیرہ قسم کی چڑیا ں جن کی دم ہلتی رہتی ھے : دم ہلانے والی زرد رنگ کی چڑیا ۔

Quaker : (n) (۱) کیکر : خائفین : انجمن احباب (Society of friends) کے اراکین کا نام (غیر اراکین کی اصطلاح میں) اس انجمن کو ۱۸۴۸.۵۰ء میں جارج فاکس (George fox) نے قائم کیا تھا اس کے اغراض و مقاصد یہ تھے کہ امن وامان کے اصول کی ترویج کی جائے ، لباس کی سادگی اور زبان کی سلاست پر زور دیا جائے : مختلف سادہ رنگ والی چڑیوں اور پتنگوں کے متعلق بھی بولتے ہیں ۔ (۲) آسٹریلیا کا شب گرد بگلا : سیاہی مائل قادوس (پرندہ) ۔ (۳) ملخ یا ٹڈا ۔

Quaker : (vf.) (روزمرہ برطانیہ) دیکھو Quake

Quaker : (v) لرزاں : تھر تھرانا ۔

Quaker-aspen : (n) (۱) چنار لرزاں ۔ (۲) خام یا پالا مارا ہوا کافی کا بیج جو ادنیٰ قسم کی کافی میں پایا جاتا ھے ۔

Quaker-bird : (n) کالی مرغابی : ایک سادہ رنگ کا آبی پرندہ : سیاہ قادوس (پرندہ) ۔

Quaker-blue : (n) ہلکا نیلگوں سیاہ (لیمپ کی سیاہی سے نسبتاً سرخ تر) ۔

Quaker-bonnet : (n) ایک نازک پودا ،چار منقسم نیلگوں پھولوں والا ۔

Quaker-buttons : (n) کچلے کا بیج (امریکا) ۔

Quaker drab : (n) تقریباً ہلکا ارغوانی مائل بھورا رنگ ۔

Quaker-gray : (n) ہلکا بھورا زیتونی رنگ ۔

Quaker-green : (n) معتدل سبز زیتونی رنگ ۔

Quaker-gun : (n) (امریکا) جہاز یا قلعے پر نقلی توپ ۔

Quaker-ladies : (n) (امریکا کی اصطلاح) چھوٹے ہلکے نیلے پھول والے پودے ۔

Quaker meeting : (n) (۱) جماعت خائفین کے اراکین کا اجتماع ۔ (۲) عبادت کے لئے دوستوں کا جلسہ جو اکثر کافی دیر تک ہوتا ھے ۔ (۳) ایک تفریحی اجتماع جس کی

خصوصیت یہ ہے کہ اس میں باتیں نہیں ہوتی ہیں یا ہوتی ہیں تو بہت طویل وقفے کے ساتھ : حلقہ یا دائرہ خائفین ۔

Quaker moth : (n) ایک قسم کا پردار پتنگا : کوئکر پروانہ ۔

Quaker-shares : (n) (کمپنی میں)کوئی شخص اتنے حصوں کا شریک دار ہو جو کمپنی کا ڈائرکٹر بننے کے لئے ضروری ہو۔

Quakerdom : (n) قوم یا فرقۂ کیکران یا خائفین ۔

Quakeress : (n) (۱)انجمن احباب کی خاتون ممبر یا رکن ۔ (۲) خائفہ ۔

Quakerish : (a) کیکروں سے امتیازی طور پر مشابہ (بہ لحاظ خصائص یا طرز عمل )۔

Quakerism : (n) فرقۂ خائفین کے اصول طریقہ بات کار : کیکریت : کیکریہ کے مذہبی عقائد ۔

Quakerly : (adv.) (۱)کیکر کی طرح ۔(۲)دیکھو Quakerish ۔

Quakerly :(a) کیکرانہ خائفین یا ان کی صفات کا۔

Quakerness : (n) کیکراپن ۔

Quakiness : (n) لرزاں یا مرتعش ہونے کی صفت یا حالت ۔

Quaking : (a) مرتعش : لرزاں ۔

Quaking aspen/ -ash / -asp : (n) (۱) دیکھو Quaker aspen ۔ (۲)سفیدے کا درخت(جس کی پتیاں ہلکی ہوا سے ہلتی رہتی ہیں) : چنار لرزاں ۔

Quaking bog : (n) (ارضیات) لرزاں دلدل ۔

Quaking grass : (n) دیکھو Quake grass

Quakingly : (adv.) تھرتھراتے ہوئے : کانپتے ہوئے : ہلتے ہوئے : ڈرتے ہوئے : لرزتے ہوئے ۔

Quaky : (a) لرزہ بر اندام : مرتعش : لرزاں ۔

Quale : (n) [L.] (۱)کسی چیز کی صفت : کوئی چیز جو بعض صفات سے متصف رکھتا ہو ۔(۲)ایک احساس جو اپنی مخصوص صفت رکھتا ہو۔

Qualification : (n) [med. l. 'qualificatis'.] (۱)تعدیل : ترمیم :قدید : خداشناسی : مشروطیّت یعنی فعل کا خاص خاص شرائط سے مشروط ہونا یا اس میں جو کوتاہی اور مشکلات کا مکان ہے ان کا اعتراف ۔(۲)(کسی چیز یا شخص میں) کوئی صفت :حامل صفت ہونے کی حالت یا حقیقت : کوئی صفت یا جوہر وغیرہ جو کسی کو کسی عہدے کے لئے اہل قرار دیتا ہے۔(۳)شرط قابلیت : (کسی حق یا عہدے کے حصول کے لئے)لازمی اہلیت : (مقررہ یا مطلوبہ) لیاقت ،استعداد : صلاحیت ۔ (۴)سندیا صداقت نامہ (جس میں مزکورہ بالا اہلیت کی تصدیق ہو)۔(۵)انتساب : انصاف : کوئی خاص وصف تجویز کرنا یا بتانا۔ (۶) (منطق میں) صفت کا اظہار یا کسی قضیے میں مثبت اور منفی تفریق کا بیان ۔

Hedged about with qualification : شرائط اور استثنیات میں الجھا ہوا رکا ہوا ،محدود ۔

His delight had one qualification : اس کی خوشی میں ایک بات کی کمی تھی (ایک رکاوٹ تھی) ۔

Requires qualification : اس میں تعدیل یا تجدید کی ضرورت ہے : شرط قابلیت ۔

Statement with many qualifications : مشروط بیان جس میں بہت سی استثنیات یا شرائط ہوں ۔

Qualification shares : (n) کسی شخص کے لئے اتنے حصوں کا رکھنا (کمپنی میں)ضروری ہو جس کے ذریعے وہ کسی کمپنی میں ڈائرکٹر بن سکے ۔

Qualificative: (n) [L.qualificatus'.] توصیفی الفاظ یا فقرے ۔

Qualificative : (a) توصیفی : توضیحی ۔

Qualificator : (n) [med. L. 'qualificator', 'qualificare'.] ادارۂ دنیات منسلکہ محکمۂ احتساب کلیسا کا ایک رکن جو اسے کسی بدعتی یا دوسرے مسئلہ کے متعلق اپنی رائے دیتا ہے : مفتی : حاکم شرع : قاضی : فقیہہ ۔

Qualificatory : (a) جس کا رجحان کسی کام کو محدود یا مشروط کرنے کی طرف ہو : تجدید : مشروط کن : توصیفی :شرط آمیز۔

Qualified : (a) (۱) شائستہ : قابل : با صلاحیت : کسی کام کے لائق ۔ (۲)صفات کا حامل جو کسی کو کسی مقصد یا عہدے کے حصول کے قابل یا موزوں بنادے ۔(۳)جو قانوناً یا مناسب طور پر یا مطابق رواج کسی خاص کام کے کرنے کا اہل ہو ۔(۴)محدود : تعدیلی جو کسی لحاظ سے محدود ہو : ترمیم شدہ ۔

Qualified endorsement : (n) مشروط تصدیق ظہری ۔

Qualified fee : (n) (کسی شرط کی خلاف ورزی کی صورت میں) موروثی جائداد یا ریاست ضبط ہو سکتی ہے ؛ فیصلہ پذیر غیر مشروط جاگیر یا جائداد بلا قیود قابل توریث۔

Qualified privilege : (n) مشروط استحقاق(قانون ازالۂ حیثیت عرفی سے متعلق)۔

Qualified property : (n) (۱)نامکمل یا مشروط حق ملکیت۔(۲)ایسی جائداد جس کی ملکیت استمراری یا دو امی نہیں ہے۔

Qualifiedly : (adv.) وصف کا حامل ہو کر ؛ موزوں طریقے سے ؛ محدود کر کے ؛ تعدیل کے ساتھ ؛ صلاحیت ، لیاقت کے طور پر۔

Qualifiedness : (n) تعدیلیت ؛ موزو نیت ؛ محدودیت۔

Qualifier : (n) (۱)کوئی شخص یا چیز جو کسی صفت سے متصف ہو۔ (۲)وہ جو مخصوص شرائط کو پورا کرتا ہو۔(۳)وہ لفظ یا الفاظ کے مجموعے جو دوسرے لفظ یا الفاظ کے اوصاف کو متعین یا مخصوص کرتے ہوں۔(۴)دیکھو Qualificator-

Qualify : (v) [Fr. 'qualifier'-med. L. 'qualificare'.] (۱)(کسی شخص یا چیز سے) کوئی صفت منسوب کرنا ؛ کسی شخص میں یا شے میں کوئی وصف متعین کرنا ،قرار دینا یا بیان کرنا۔(۲) ضروری استعداد یا اہلیت یا صفات پیدا کرنا ؛ بہم پہنچانا ؛ قابل بنانا یا بننا ؛ سزاوار بنانا۔ (۳)کسی کام کے کرنے یا کسی عہدے پر مقرر ہو نے کا قانوناً مستحق بنانا۔(۴)کسی شرط کو پورا کرنا (جیسے امتحان پاس کرنا ، حلف لینا وغیرہ)۔ (۵)اپنے کو کسی عہدے پر تقرر کے قابل بنانا ؛ قابل انتخاب بنانا۔(۶)بیان یا رائے میں تر میم کرنا ؛ اصلاح کرنا یا اس کی قطعیت کو کمزور کر دینا یا اس کی ہمہ گیری کو کم کر دینا ؛ کسی شرط ، قید ، استثنا سے محدود کر دینا ؛ قید لگا دینا ؛ معتدل کردینا ؛ نرم کردینا ؛ اس کی مکمل شکل میں ترمیم کر دینا یا اس کوکم خوشگوار یا غیر خوشگوار بنا دینا ؛ سختی کو کم کردینا۔(۷)(شراب وغیرہ کے) مزے یا قوت کو (پانی ملا کر)کم کر دینا(مزاحاً) پانی میں شراب ملا کر اس کو تیز بنا دینا۔ (۸) حلف لے کر قانونی اختیار دینا۔(۹)کسی کھیل میں مطلوبہ صلاحیت کا مظاہرہ کرنا۔

To qualify document as heretical : کسی تحریر کو ملحدانہ قرار دینا۔

To qualify person as scoundrel : کسی شخص کو بدمعاش قرار دینا۔

Qualify : (n) جوئے کا ایک کھیل جو پانچ پانسوں سے کھیلا جاتا ہے۔

Qualifying : (a) متصف ؛ صفت والا۔

Qualifying beat/-game/-round : (n) (گھڑ دوڑ وغیرہ میں)ابتدائی مقابلہ جس میں جیتنے والا آخری مقابلے میں شریک ہو سکتا ہے۔

Qualifying examination : (n) وہ امتحان جس کا پاس کرنا کسی کام یا عہدے کے حصول کے لئے ضروری شرط ہو ؛ مطلوب یا مشروط امتحان۔

Qualifyingly : (adv.) صفت بیان کرکے ؛ متصف کرکے۔

Qualitative : (a) [Late L.'qualitativus'.] مبنی یا متعلق بہ کیفیت یا خاصیت یا خصلت ؛ ماہیتی ؛ کیفی ؛ نوعیتی ؛ مختص بالکیفیت۔

Qualitative analysis : (n) (کیمیا)تجزیہ یا تحلیل ماہئیت۔

Qualitative character : (n) امتیازی ارثی خاصیت۔

Qualitatively : (adv.) کسی صفت کے ساتھ ؛ کسی خاصیت کی بنا پر۔

Qualitied : (a) صفت یا صفات سے متصف ؛ صفت والا۔

Quality : (a) (۱)اعلیٰ طبقے کا یا اس سے متعلق۔ (۲)اچھی صفتوں سے متعلق۔

Quality : (n) [Fr. 'qualite', L. 'qualitas'.] (۱)خوبی یا اچھائی کا درجہ؛ ماہئیت ؛ نسبتی نوعیت ؛ کیفیت ؛ قسم یا سیرت ؛ علم خوبی ؛ صلاحیت۔(۲)ذہنی یا اخلاقی وصف ؛ سماجی مرتبہ ؛ اعزاز۔(۳) شرافت ؛ اعلیٰ نسل ؛جوہر؛ کمال ؛ گُن ؛ خاص وصف ؛ ذاتی خوبی۔ (۴)رشتۂ اخوت (ہم پیشہ ہونے کے لحاظ سے)۔(۵)خطاب ؛ تعریف ؛ وصف ؛ صلاحیت۔(۶)چیزوں کی خاصیت یا صفت۔ (۷)(صرف و نحو) کیفیت فعل جیسے ظرف کے ذریعے ظاہر کیا جاتا ہے۔(۸)(منطق) (قضیہ) مثبت یا منفی ہونے کی حالت۔(۹) مخصوص درجہ ؛ قسم کسی چیز کی بہ لحاظ صفت کے۔(۱۰) (صوتیات) آواز کی وہ کیفیت جو ہر باجے میں الگ الگ ہوتی ہے۔(۱۱)ایسی صفت یا رتبہ جو عارضی طور پر حاصل ہو یا ہوا ہو۔(۱۲) رنگ کی شوخی۔

Of good quality : اچھی قسم کا۔

Of high quality : اعلیٰ قسم کا۔

Of poor quality : ادنیٰ قسم کا۔

The quality matters more then the quantity : کمیت سے

کیفیت اہم تر ہے ۔

**The quality of a ruler :** وہ خصائص جو حکمران میں ہونے چاہئیں یا کسی حکمران کے لئے ضروری ہوں ۔

**The quality of courage :** باجہت ہونا ؛ با ہمت ہونے کی قابلیت یا خصوصیت ۔

**The quality of inspiring confidence :** دوسرے کی دلوں میں(اپنے یا اپنے کام کے متعلق) اعتماد پیدا کرنے کی قابلیت یا صلاحیت۔

**To give a taste of one's quality :** اپنی قابلیت کا کمال دکھانا ؛ یہ دکھانا کہ ہم کیا کر سکتے ہیں ۔

**Quality control : (n)** مصنوعات کی تخلیق میں مناسب صنعتوں کو متعین کرنے کی جملہ کارندگی ۔

**Quality control chart : (n)** وہ ترمیم نامہ (چارٹ)جو مخصوص مدت کی مصنوعات کے رد کردہ نمونوں کے نتیجے کو ظاہر کرتا ہے جس سے مصنوعات کی خوبی برقرار رکھنے میں صحیح رائے قائم کی جا سکے ۔

**Quality credit : (n)** نظام تعلیم میں ایک کورس(نصاب) کے اندر کسی متعلم کو تعلیمی اعزاز یا پوائنٹ ملے (مثلاً تین اعزازی کورس میں ایک A برابر ہے نو صفتی پوائنٹ کے)

**Quality factor : (a)** صفتی حیثیت ۔

**Quality magazine : (n)** جریدہ، رسالہ جس میں ایسے مضامین ہوں جو پسندیدہ ہوں۔ خاص کر اعلیٰ تعلیم اور تہذیب یافتہ قاریوں کے لئے ۔

**Quality point: (n)** دیکھو Quality credit

**Qualityless : (a)** وصف یا اوصاف سے محروم ۔

**Qualm : (n) [Of. Obscure origin.]** (۱)(اچانک) احساس ؛ غشی علالت(خاص کر)معدے کی خرابی ؛ (طبیعت کی) مالش ؛ متلی ؛ بے کیفی ؛ غشیان ۔(۲)عارضی گھبراہٹ یا ضعف کا احساس ؛ پستی ۔(۳) (مجازاً) گھبراہٹ ؛ خوف ؛ ڈر ؛ ضعف یا اختلاج قلب ؛ افسردگی ۔(۴)کسی معاملے میں خود اپنی راست بازی ، صداقت ایمان یا دیانت پرشبہ ، اندیشہ ، دغدغہ ۔

**Qualmish : (a)** شکی ؛ وسواسی ؛ ضعیف القلب ؛ گھبرایا ہوا ؛ مضطرب ۔

**Qualmishly : (adv.)** گھبراہٹ سے؛ مضطربانہ طور پر؛شك و شبہہ سے۔

**Qualmishness : (a)** اضطراب ؛گھبراہٹ ؛ ہراس ۔

**Qualmy : (a)** مضطرب ؛ وسواسی ؛ شکی ۔

**Quam diu : (adv.) [L.]** جب تك کہ ؛ (خاص کر) اچھے برتاؤ کے دوران عام طور پر اس کا استعمال جج کی مدت عہدے کے لئے ہوتا ہے ۔

**Quamash : (n) [N. Amer . Indian .]** (۱)ایك قسم کا پودا جس کی گنٹھی کو امریکی ہندوستانی بطور غذا استعمال کرتے ہیں۔ (۲) Camas کا متبادل ۔

**Quamoclit : (n)** ایك بیل دار پودا جس میں چمکیلے پھول ہوتے ہیں اور جو امریکا اور ایشیا کے گرم خطوں میں پایا جاتا ہے ؛ نیلو فر پیچاں ۔

**Quandang : (n)** آسٹریلیاکا ایك چھوٹا یا جھاڑ دار درخت ؛ اس درخت کا پھل ؛ درخت موم ہندی ؛ صندل سفید ۔

**Quandary : (n) [L. 'quando'.]** گومگو ؛ انتہائی تذبذب اور گومگو کی حالت ؛ حیرانی ؛ شش و پنج کی حالت ؛ایسی گومگو کی حالت جس سے دماغی ہیجان یا کرب ہو ؛ معماً ؛ حیرت ۔

**Quandong/Quandang/Quantong : (n)[Native name in australia.]** دیکھو Quandang

**Quandong nut : (n)** درخت موم ہندی کا سخت گول بیج جو بطور غذا استعمال ہوتا ہے ۔

**Quandy : (n) [Perh. init.]** (نیوانگلش)سن رسیدہ امریکی ریڈ انڈین عورت یا بیوی ۔

**Quannet : (n) [unkn .origin.]** فریم میں ایك ہموار دندانہ دار اوزار جو کنگھی بنانے میں کام آتا ہے ۔

**Quant : (n) [L. 'contus'.]** لگی ؛ ناؤ چلانے کی ایك قسم کی نوك دار بلّی جس کے سرے پر دو شاخہ لگا ہوتا ہے تاکہ کیچڑ میں نہ پھنسے ؛ ٹیکا بلّی ۔(۲)Quantitative کا مخفف ۔

**Quant : (v)** ٹیکا بلّی سے کشتی کھینا ؛ لگی لگانا۔

**Quantal : (a) [L. 'Quantus'.]** (۱) مقدار کا یا اس کے متعلق ۔ (۲) زود جنس کے اثر سے متعلق ۔

**Quantic : (a) [L. 'quantus'.]** ہم جنس کثیر الدرجی یا کثیر القدری اشیا دو یا زیادہ تبدیلی پذیر حالت میں ؛ قدریت (دو یا زیادہ غیر معین مقادیر کا یکساں مستقل فعل)۔

Quantic : (a) مقدار کا قدریہ (کوانٹم) کا یا اس سے متعلق ۔

Quantifiability : (n) تعین کمیت ہونے کی صفت یا حالت ۔

Quantifiable : (a) تعین کمیت ہونے کے لائق ۔

Quantifiably : (adv.) تعین کمیت کی رو سے ۔

Quantification : (n) تعین کمیت ؛ تقدیر ؛ مقدار کے عنصر کا تعارف ۔

Quantification of the predicate : ایک قضیے کے معمول مقدار کا اظہار ۔

Quantificational : (a) تعین کمیت سے متعلق ۔

Quantificationally : (adv.) تعین کمیت کی رو یا ذریعہ سے ۔

Quantifier : (n) عدد ظاہر کرنے والا لفظ ۔

Quantify : (v) [med.L. 'quantifice'.] (۱)(منطق) تقدیر یا تعین کرنا ۔ (۲)کمیت کا تعین کرنا ؛ ناپنا ؛ پیمائش کرنا ؛ بصورت کمیت اظہار کرنا ۔(۳)مقدار کا اندازہ لگانا ۔(۴)کیفیت کو کمیت میں تبدیل کرنا ۔

Quantimeter : (n) اکسرے کی کمیت کو ناپنے کی ایک ترکیب ۔

Quantitate : (v) مقدار کا اندازہ لگانا ؛ مقداری اصطلاح میں ظاہر کرنا ۔

Quantitation : (n) مقدار کا اندازہ لگانے کا عمل ۔

Quantitative : (a) [med. L. 'quantitativus'.] (۱)کمیت یا مقدار کے ذریعے اندازہ کیا ہوا یا اندازہ کئے جانے کے قابل؛ وہ اندازہ جو با لحاظ مقدار کیا گیا ہو یا جس کا تعلق (کسی چیز کی)مقدار سے ہو ۔(۲)کمیت یا اس کی پیمائش سے متعلق۔(۳)مقدار کا اندازہ کیا ہوا۔ (۴)مقدار مصوتہ سے وابستہ یا اس پر منحصر ۔(۵) (نفسیات) کمی ؛ مقدار ؛ کمیت کا ۔(۶)حرف علت کی کمیت پر مبنی ؛ اوزانی ۔

Quantitative analysis : (n) تحلیل یا تجزیۂ کمّی یا مقداری ؛ تجزیہ یا تحلیل ماہئیت ۔

Quantitative character : (n) موروثی خصوصیت جو چیز معین حد تک نسلاً بعد نسلاً منتقل ہو ؛ تعدد ارثی صفت یا خصلت ۔

Quantitavie inheritance : (n) تعد دارثی خصوصیت کی مخصوص وراثت ۔

Quantitative verse : (n) مقدار مصوتہ پر مبنی نظم ۔

Quantitatively : (adv.) بہ لحاظ مقدار یا کمیت ؛ مقدار کی روسے ۔

Quantitativeness : (n) کمیت ؛ مقداریت ۔

Quantitive : (a) دیکھو Quantitative

Quantitively : (adv.) دیکھو Quantitatively

Quantity : (n) [L. 'quantitas'.] (۱)مادی اور غیر مادی اشیا کی مجموعی رقم یا تعداد ۔(۲)(وقت کی)مدت یا معیار ۔ (۳)(علم عروض)ہجاکی کوتاہی یا بلندی جس کے زبان سے ادا کرنے میں وقت کے وقفے یا مدت کا اندازہ کیا جا سکے ؛ وزن صوتی ۔(۴)(موسیقی)نغمے کا زیر وبم ؛ اتار چڑھاؤ؛ آواز کا ٹھہراؤ اور اس کی شدت ۔ (۵)کسی شے کی مقدار یا ناپ جس کے متعلق یہ اندازہ کیا جا سکے کہ کتنی بڑی ہے ۔(۶)کسی شے کی مقدار جس کااندازہ کسی قسم کے پیمانے سے کیا جا سکے ؛ کسی شے کا عرض و طول ، وسعت ، وزن وغیرہ ؛ (قدیم) خاص سطح یا زمین کی حد ؛(منطق) کمّیت بشمول تعبیر وتضمین ۔(۷)مجموعہ ؛ کل مقدار ؛ مجموعی مقدار ؛ بڑی رقم یا مقدار ۔(۸)(کسی چیز کا مقررہ یا معقول) حصہ ؛ جزو ۔(۹)اشخاص ؛ اشیا کی مخصوص تعداد ۔(۱۰)مقدار کثیر ؛ افراط ۔ (۱۱)(برقیات)برقی رو کی طاقت جو اس کی شدت سے مختلف ہو ۔(۱۲)(ہندسہ) کسی عدد کی قوت جو نشان کے ذریعہ ظاہر کی جائے ،نیز علامت ۔

Imaginary quantity : (ریاضیات) مقدار فرضی ؛ مقدار خیالی ۔

Incommensurable quantities have no aliquot parts : ان مقادیر کا جو ہم مقدار نہ ہوں مقسوم علیہ نہیں ہوتا ۔

Mathematics is the science of pure quantity : ریاضی خالص مقادیر کا علم ہے ۔

Negligible quantity : ناقابل التفات مقدار (استعارۃً) وہ شخص یا شے جس کوشمار میں لانا ضروری نہ ہو ؛ بے مقدار(بے کار ، معمولی آدمی یا شے ) ۔

Stated in terms of quantity : کمیّت کے لحاظ سے بیان کیا گیا ۔

The quantity of surface is its area : سطح کی مقدار اس کا رقبہ ہے ۔

The quantity of the current depends on the size of the plate : روکی مجموعی مقدار لوح کی تقطیع پر منحصر ہوتی ہے ۔

Unknow quantity : (استعارةً) مقدار مجہول(نا معلوم) : وہ شخص یا شے جس کے آئندہ اعمال و افعال کا اندازہ نہ کیا جا سکے ۔

Quantity : (a) مقدار کا یا اس سے متعلق ۔

Quantity mark : (n) وہ نشان جو حرف علت کی آواز کی لمبائی یا اختصار کو ظاہر کرنے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔

Quantity of light : (n) مقدار روشنی ۔

Quantity surveyor : (n) وہ ناظر یا امین جو کسی عمارت کی تعمیر کے متعلق سامان اور مزدوری کا اندازہ لگائے ۔

Quantity theory/-of money : (n) یہ نظریہ کہ قیمت اشیاء شرح اور زر کی قیمت میں اختلافات اس زر کی مقدار سے بدلتے رہتے ہیں جو زر گردش میں ہو ۔

Quantivalence : (L-'quanti + valence'.] (کیمیا) امتزاجیت : قوت یا کمیت اقترانی : اقترانیت : مقدار گرفت ۔

Quantivalency (n) دیکھو Quantivalence

Quantivalent : (a) مقدار گرفتہ : امتزاجی ۔

Quantization : (n) (۱)تعین کمّیت : تعین مقدار ۔(۲)مقدار کی مزید تقسیم ۔

Quantize : (v) (۱)کسی چیز کی کمّیت کو متعین کرنا ۔(۲)اصول کے ذریعے کسی چیز کا اندازہ لگانا یا مشینی محاسبہ کرنا ۔(۳)مقدار کو مزید تقسیم کرنا ۔

Quantong : Quandong کا متبادل ۔

Quantum : (n) [L.n. of 'quantus'.] (۱)دیکھو Quantity ۔ (۲)مقدار قدریہ : کوانٹم ۔

Quantum efficiency : (n) ما حصل قدریہ ۔

Quantum electrodynamics : (n) مشین مقدار جو برقی تفاعل میں استعمال کی جاتی ہے ۔

Quantum-equivaleace law : (n) ضیا برقی عمل کا ایک اصول ۔

Quantum evolution : (n) قدری ارتقاء ۔

Quantum jump : (n) قدری قوت کی اچانک تبدیلی ۔

Quantum liquid : (n) ہیلیم (عنصر) : شفاف گیس جو فضائے آفتاب میں پائی جاتی ہے ۔

Quantum mechanical : (n) مظاہر میکانیات سے متعلق ۔

Quantum mechanics : (n) مظاہر کی میکانیات جس پر نظریۂ اقداریت منطبق ہو سکے ۔

Quantum meruit : (n) (قانون)کسی مقدمہ میں یہ الزام کے مدعاعلیہ نے اپنے وعدے کے مطابق مدعی کو اس کے کام یا اس کی محنت کی مزدوری جو اس سے موعود تھی نہیں دی ۔

Quantum number : (n) عدد قدریہ ۔

Quantum of action : (n) دیکھو Planck constant

Quantum sufficit/-suff/Quant- : (a) [L.] طبی نسخے میں استعمال ہوتا ہے ، کافی مقدار میں : کافی حدتک ۔

Quantum theory : (n) نظریہ قدریہ : نظریہ کوانٹم : نظریہ مقادیر ۔

Quantum transition : (n) دیکھو Quantum jump

Quantum unit of spin : (n) مقدار مستقلہ جو پیمائش کی ایک اکائی کی حیثیت سے استعمال کی جائے ۔

Quantum valebant : (n) [L.] معاہدے کی خلاف ورزی پر قانونی کاروائی جس کی رو سے اشیا کی فروخت یا سامان کی درستگی سے جو رقم حاصل ہوتی ہو اس کی وصولی ۔

Quantum yield : (n) دیکھو Quantum efficiency

Quaquaversal : (a) [L.'quaquaversus'.] (ارضیات) ہرجہتی : ہرسمتی : ہر سو مائل ۔

Quaquaversal : (n) ہر جہتی ساخت کا گنبد یا ماہی پشت ساخت ۔

Quaquaversally : (adv.) ہر جہتی طور پر : ہر سمتی روسے : ہر سو مائل ہو کر ۔

Quarantinable : (a) (۱)قر نطینے میں رکھے جانے کے لائق ۔(۲)قر نطینے میں رکھے جانے کے اسباب سے متعلق ۔(۳)ایک قرنطینی بیماری ۔

**Quarantine : (n)** [med. L. 'quarantena, quadrantena.] (۱)ایک بیوہ جو دین مہر پانے کی حقدار ھے اسے یہ حق بھی حاصل ھے کے وہ چالیس دنوں تک اپنے متوفی شوہر کے مخصوص مکان میں مقیم رھے ؛ ایک بیوہ کو اپنے متوفی شوہر کے مکان میں چالیس دنوں تک رہنے کا حق ؛ عدت ۔(۲) قر نطینہ ؛ قید طبی ؛ وہ مدت جب مسافروں یا ایسے جہازوں کو جن پر کوئی وبائی بیماری پھیل گئی ہو یا ایسے بیماروں کو جبراً سب سے علاحدہ رکھا جائے تاکہ وہ وبا پھیلنے نہ پائے ۔ (۳) ایک مدت (چالیس دنوں کی) جس میں وہ لوگ (جن سے وبائی بیماری کے پھیلنے کا اندیشہ ہو ) (خاص طور پر مسافران) علاحدہ رکھے جاتے ہیں؛ عام طور پر وہ مدت جس میں جہاز جس پر وبائی بیماری کے مسافران ہوں بندر گاہ پر پہنچنے کے بعد علاحدہ رکھا جاتا ھے ؛ وہ جگہ جہاں وبائی بیماری میں مبتلا لوگ یا جہاز رکھا جاتا ھے ؛ (مجاز ا)کوئی مدت ، نظیر ،مثالی وغیرہ ۔ (۴) چالیس دن کی مدت ؛ چلّہ ۔

**Quarantine : (v)** (۱)قر نطینہ لگانا ؛ قر نطینہ میں رکھنا ؛ اس قسم کی تنہائی واجب کر دینا ؛ چلّہ کشی کرنا ؛ چالیس دنوں تک علاحدہ رکھنا ؛ چھوت کی بیماری سے بچنے کے لئے الگ رکھنا ؛ قر نطینے کے ذریعے علاحدہ کر دینا ۔ (۲)سماجی قطع تعلق کرنا ؛ حقہ پانی بند کرنا ؛ قر نطینے کا اعلان یا نفاذ کر نا یا ہونا ۔

**Quarantine flag : (n)** جہاز پر زرد جھنڈا لہرانا (اس امر کے اظہار کے لئے کہ اس جہاز پر چھوت کی بیماری پھیلی ہوئی ھے) ۔

**Quarantine-period : (n)** قر نطینے کی ایک مقررہ مدت جو دبائی مرض میں مبتلا شخص کو پوری کرنی لازمی ھے تاکہ یہ مرض پھیل نہ جائے ۔

**Quarantiner : (n)** قر نطینہ کرنے والا شخص ؛ وہ جس کو قر نطینہ کرنا لازم ھے ۔

**Quare :** Queer کا متبادل ۔

**Quare clausum fregit : (n)** [L.] (قانون)زمین پر مداخلت بیجا کے لئے رٹ(مقدمہ)۔

**Quare impedit : (n)** [ L.] (قانون)ایک قسم کا پروانہ یا حکم نامہ استفساری کہ مد عاعلیہ کیوں کسی پادری کو کلیسائی جاگیر دینے سے مدعی کو روکتا ھے ؛ پروانۂ استفساری ۔

**Quarenden/Quarender : (n)** [Late ME 'quarendon'.] ایک قسم کا سرخ سیب جو سامرسٹ اور ڈیون شائر میں پیدا ہوتا ھے ؛ نیز توصیفی معنوں میں ۔

**Quarentene : (n)** [ME. 'quarentena'.] (۱)(قدیم) فرلانگ ۔ (۲)مختلف زمینی پیمائشوں کی اکائی ۔

**Quaresma : (n)** [L. 'quadragesima'.] برازیلی ایک عنکبوت نما پھول ۔

**Quark : (n)** [Imitative.] (طبیعیات)( قدیم) تین مفروضہ یا فرضی ذرات میں سے کوئی ایک جو مختلف مخلوطوں کے بنانے میں پائے جائیں یا پیدا ہوں ۔

**Quarl/Quarle : (n)** ایک بڑی اینٹ یا ٹائل ۔

**Quarled :** Quarrelled کا متبادل ۔

**Quarrel : (n)** [Ofr.quar(r)el.L. 'quadrrus'.] (۱)(تکنیکی)ایک چھوٹا وزنی چار سرا تیر یا تکا جو پہلے کل دار کی کمان میں استعمال ہوتا تھا ؛ چو نوکا تیر ؛ چورخی چھینی یا چو دھاری چھینی ؛ سنگ تراش کی چھینی ۔(۲)ایک چھوٹا چوکو ر عمارتی سامان مثلاً چوکور شیشہ یا ٹائل ۔(۳)شیشہ تراش کا ہیرا ۔

**Quarrel : (v)** [OFr. 'quarele'.] (۱)شکایت کرنا ؛ اعتراض کرنا ؛ نقص نکالنا ؛ حرف گیری کرنا ؛ عیب جوئی کرنا ۔ (۲)شدید جھگڑا کرنا ؛ جھگڑ پڑنا ؛ الجھ جانا (کسی سے) ؛ دوستانہ تعلقات منقطع کرنا ؛ ( کسی کا) دشمن ہو جانا۔ (۳)(کسی شخص کی) شکایت کرنا ؛ نکتہ چینی کرنا ؛ غصہ ہو کر(کسی کو)تو بیخ کرنا ؛ ملامت کرنا ۔

**Quarrel : (n)** [OFr. 'quarrle'.] (۱) جھگڑا ؛ لڑائی ؛ نااتفاقی ؛ ان بن ؛ نا پسندیدگی ؛ ناچاقی ۔(۲)کسی شخص کے خلاف (یا اس کے کام کے خلاف) شکایت ؛ پرخاش ۔(۳)(دواشخاص کے درمیان زبانی) تو تومیں میں؛ تکرار ؛ قضیہ ؛ حجت ۔ (۴) (آدمیوں کے درمیان )شدید مخاصمت یا حجت ؛ دوستانہ تعلقات میں رخنہ ۔

I have no quarrel against or with him : اس سے میرا کوئی جھگڑا نہیں ھے ۔

In a good quarrel : حق بجانب جھگڑے میں ۔

I never quarrel with providence : میں کبھی خدا سے نہیں جھگڑتا(اس کے حکم پر اعتراض نہیں کرتا)۔

To espoure one's quarrel : جھگڑے یا فساد میں کسی شخص کی طرف داری کرنا ۔

To fight one's quarrels for him : کسی شخص کی طرف سے جھگڑوں میں شریک ہونا ؛ لڑنا یا کسی شخص کی مدد کرنا تاکہ وہ نا انصافی کے خلاف پا سکے ؛

نا انصافی کی تلافی کر اسکے ۔

To find quarrel in a straw : ذرا سی بات پر لڑ بیٹھنا ؛ ذرا ذرا سے معاملے میں جھگڑا کرنا ۔

To pick a quarrel : کسی (بہانے سے) جھگڑا کھڑا کر دینا ؛ فساد پیدا کردینا ۔

To quarrel with one's bread and butter : (مجازاً) اپنی وجۂ معاش کو بغیر کوئی وجہ کے ترک کر دینا ۔

Quarrel : (n) [Me. 'quarrelle'.] (روز مرہ خاص کر انگلش) پتھر کی کھان ۔

Quarreled/Quarrelled/Quarled : (a) چوکور یا چوکور اشیا سے بنی ہوئی (کھڑکی وغیرہ) ۔

Quarreler/ Quarreller · (n) جھگڑالو ؛ فسادی؛ لڑاکا ؛ معترض ؛ نکتہ چیں ؛ عیب جو ۔

Quarreling/Quarrelling : (a) جھگڑالو ؛جھگڑا کرنے والا ۔

Quarrelingly/Quarrellingly : (adv.) جھگڑ کر ؛ جھگڑے کی طور پر ۔

Quarrelsome : (a) [f.querel.] جھگڑالو ؛ لڑاکا ؛ فسادی ؛ مائل بہ مخاصمت ؛ جھگڑا کرنے کا عادی ۔

Quarrelsomely : (adv.) جھگڑا لو پن کے ساتھ ؛ مخاصمانہ طو رپر ؛ جھگڑے کے طور پر ۔

Quarrelsomeness : (n) جھگڑالو پن ؛ فسادی پن ؛ مخاصمت ؛ جھگڑا ۔

Quarriable/Quarryable : (a) معدن الحجر سے نکالے جانے کے قابل ۔

Quarried : (a) معدن الحجر سے نکالا ہوا ۔

Quarrier : (n) [OFr. 'quarreour'.L.'quadrare'.] کان سے پتھر نکالنے والا ؛ کان کن ؛ کان کامزدور ۔

Quarrion : (n) [Native name in Australia.] آسٹریلیائی چھوٹا توتا ۔

Quarry : (n) [alt. of Quarrel.] دیکھو Quarrel ۔ (۲) مربع پتھر ؛ ٹائل یا اینٹ ۔(۳) ہیرے کی شکل کا شیشے کا ٹکڑا ۔

Quarry : (v) [f. Quarry.] (تعاقب کئے ہوئے جانور کو) شکار کر لینا ؛ مار ڈالنا ۔

Quarry : (v) (۱) کھان سے کھود کر یا کاٹ کر پتھر نکالنا یا نکلوانا ؛ پتھر کاٹنا یا کھودا جانا ؛ چٹان کے ٹکڑوں کو دبا کر ہٹانا ؛ چوکور پتھر سے چمکانا یا پاٹنا ۔ (۲) کتابوں سے (محنت کرکے) واقعات اخذ کرنا ؛ اقتباس کرنا ؛ دستاویزات وغیرہ کی تلاش میں محنت کرنا ؛ علمی تحقیق وتفحص کرنا ۔

Quarry : (n) [Me. 'Quirre',querre.] (۱) صید یا شکار جس پر باز وغیرہ جھپٹے ۔(۲) جانور جس کا شکاری کتے یا شکاری (آدمی) پیچھا کرتے ہیں ۔(۳) (مجازاً) مطلوبہ شکار ۔

Quarry : (n) [L. 'quarreia'.] (۱) محجر ؛ کھدان ؛ کھان یا کان جہاں سے مکان کی تعمیر کے لئے کھود کر یا کاٹ کر پتھر نکالا جائے ؛ مخزن ؛ حجری معدن ۔(۲) وہ جگہ جہاں سے حجری معدن کی طرح پتھر نکالا جائے ۔ (۳) ہیرے کی شکل کا کٹا ہوا یا تراشا ہوا شیشہ ؛ چوکورا کاشیوں میں سے کوئی ؛ غیر صیقل شدہ ٹائل ۔

Quarry bed : (n) (ارضیات) کھان تہیں ۔

Quarry face : (n) (ارضیات) کھان روپ ۔

Quarry-faced (a) کھان روپ جیسا ۔

Quarry hawk : (n) تربیت یافتہ باز جو غیر تربیت یافتہ بازوں کو تربیت دیتا ھے ۔

Quarry light : (n) سیسے کے چوکھٹوں میں جڑنے کے لئے ہیرے کی شکل کے شیشے کے ٹکڑے ۔

Quarry stone bond : (n) ٹوٹے پھوٹے پتھر کا کام ؛ انگھڑ یا ہموار پتھر (جو چوکورنہ ہو) اس کو درست کرنے یا سجل کرنے کا کام ۔

Quarry tile : (n) مشین سے بنایا ہوا غیر صیقل شدہ ٹائل ۔

Quarry water : (n) کھان سے نکا لا ہوا تازہ و نم پتھر ۔

Quarrying : (n) (۱) (ارضیات) کھان کنی ۔(۲) کاروبار ، پیشہ یا کھانوں سے پتھر، سنگ مرمر اور سلیٹ نکالنے کا کام ۔

Quarryman : (n) کھان کن یا کان کن ؛ کان کا مزدور ؛ کان میں کام کرنے والا ۔

Quart : (n) [(O)Fr. quarte L. 'quarta'.] (۱) ظرف ؛ (سمائی کا) انگلش پیمانہ ؛ مربع گیلن والا ؛ یك اسار ؛ کوارٹ ۔ (۲) برتن یا بوتل جس کے اندر اس مقدار میں کوئی چیز بھری ہو ۔(۳) بیر (شراب) کا ایک کوارٹ ۔

Quart : (n) (۱)پٹے بازی میں ایک ٹھاٹ : داؤں : چوٹھیا.(۲) تاش کے ایک کھیل میں چار مسلسل پتے ، دوپتّی والے کھیل میں یا دوسرے تاش کے کھیل میں.

To put quart into pint pot : چھوٹے برتن میں اس کی سمائی سے زیادہ مقدار ڈالنا : سیر کے برتن میں سواسیر ڈالنا.

Quart : (v) [Fr. 'quarter'. f. quarte'Quart . (n) ] (شمشیرزنی میں) داؤں کو استعمال کرنا : چھوٹھیا چلانا یا کھیلنا : پینترا کرنے میں سر اور شانوں کو پیچھے ہٹانا.

Quart and tierce : (n) پٹے بازی کے داؤں.

Quart-major : (n) تاش میں ایک ہی رنگ کا یکہ ، بادشاہ ، ملکہ اور غلام.

Quart pot : (n) [ME.] چوتھائی گیلن والا برتن خاص کر ایک آسٹریلیائی ٹن کا برتن پکانے کے لئے اور بہ طور شراب کے پیالے کے استعمال کیا جاتا ہے.

Quartan : (a) [ME. 'quartain'- fr. 'quartaine' L. 'quartana'.] (مرضیات) لرزہ کے ساتھ والا(بخار) : چوتھیا(بخار) حُمائی مربع.

Quartan : (n) (مرضیات) لرزہ کے ساتھ بخار یا بخار دورہ والا (جو ہر تین یا چار روز پر آتا ہے) : تپ نوبہ.

Quartan malaria : (n) ایک قسم کا ملیریائی بخار.

Quartation : (n) [L.'quartus'.] تین حصے چاندی اور ایک حصے سونا ملا کر سونا سودھنے کی ترکیب : (نائٹرک ایسڈ کے ذریعہ سونا کو الگ کرنے اور صاف کرنے کا عمل) : چوتھیانا : چوتھیائی.

Quarte : (n) [Fr. 'quarte'.] دیکھو carte : شمشیرزنی کا پینترا.

Quarter : (n) [L. 'quartarius.'] (۱) چار مساوی حصوں میں سے ایک: چوتھا حصہ : چوتھائی : پاؤ: رُبع : چہارم. (۲)پرند یا کسی جانور کے جسم کے چاروں حصوں میں سے ہر ایک جس میں ٹانگ یا بازو شامل ہو.(۳)(جمع میں) غدار یا باغی کے جسم کو چو پارہ کرنے کے بعد اس کے جسم کے چار حصوں میں سے ایک .(۴)(عموماً جمع میں) کولہا : چو تڑ : سرین : پٹھا(زندہ انسان یا جانور کا). (۵)(جہاز کا)نیم پہلو: ایک رخ کا نصف حصہ . (۶)فیدم کا چوتھا حصہ.(۷)سپر گوشہ : چار پہلو سپریا ڈھال کا ایک حصہ .(۸)عام ناپ یا پیمانے کا چوتھا حصہ : غلّے کا ایک پیمانہ بقدر ۸ بشل(تقریباً چھ من ۱۶ سیر) . (۹)وزن کا پانچواں حصہ .(۱۰)پاؤ ہنڈرویٹ کا چوتھا حصہ(۲۸پونڈ) (امریکا میں عام طور پر) ۲۵ پونڈ .(۱۱)ایک گزکا چوتھا حصہ : ۹ انچ .(۱۲)سال کا چوتھائی حصہ یعنی تین ماہ . (۱۳)کوئلے کے پیمانے کا چوتھا حصہ (۹ بشل) . (۱۴)تعلیمی سال کی سہ ماہی میقات . (۱۵)(فلکیات) دورقمر کی ایک چوتھائی : ہفتہ قمر: نیز چاند کا مقام جب وہ اول، دوم، یا سوم حصے میں ہو .(۱۶)گھنٹے کا چوتھا حصہ یعنی ۱۵ منٹ کا وقفہ .(۱۷)نقرئی سکہ ڈالر کے چوتھائی حصے کے برابر(امریکا).(۱۸)(بحری) نقطے کا چوتھا حصہ کمپاس پر ۲۰،۳۸ : نیز چوتھائی مجموعہ نقطہ. (۱۹)سہ ماہی قسط ،تنخواہ یا وظیفے کی (ادائی کے لئے).(۲۰)سمت ،مقام : وہ حصہ یا سرزمین، علاقہ یا ضلع جو کسی نقطۂ پرکار کے قریب ہو : وہ سمت ، مقام ،سرزمین ، خط جس سے کوئی چیز ، امداد یا معلومات حاصل ہوں : مرکز : مرجع : ماخذ : سر چشمہ. (۲۱)شہر کا ایک حصہ علاقہ ، سمت ،محلہ خصوصاً وہ جس میں کوئی خاص طبقہ یا قوم مقیم ہو. (۲۲)(جمع میں) اقامت گاہ : جائے سکونت : خصوصاً وہ جگہ جہاں فوج رہتی ہو : پڑاؤ : چھاؤنی .(۲۳)معافی (جنگ میں ہتھیار ڈال دینے والے شخص کو): امان: جان بخشی. (۲۴)۱/۴میل کی دوڑ: مقابلے کی دوڑ جو ۱/۴ میل دوڑی جاتی ہے : پاؤ میلی دوڑ : دوفر لانگی دوڑ.(۲۵)(نجّاری)لکڑی کا ایک ٹکڑا چار انچ چوڑا اور ۲ سے چار انچ تک دبیز جو مختلف حصوں میں بانٹنے یا فریم بنانے میں کام آتا ہے .(۲۶)(نعل بندی) گھوڑے کے کھر یا سُم کا ایک حصہ : گھوڑے کے کھر یا سُم کا نصف حصہ : گھوڑے کے کھر کے حصے کی نعل. (۲۷)جوتے یا بوٹ کا وہ حصہ جو پچھلے حصے کے ٹھیک آگے پاؤں کے دونوں جانب رہتا ہے ، چمڑے کا وہ ٹکڑا جو جوتے کے اس حصے کی ساخت میں کام آتا ہے .(۲۸)جہاز کے پہلوکا بالائی حصہ : سہارے والی بلّی اور جہاز میں سامان رکھنے والے جھولے کے درمیان کا حصہ .(۲۹)سڑک کے چاروں حصوں میں سے ایک حصہ جو گھوڑے کے قدموں کے نشان اور پہیئے کی لیک سے بن جائے.

A bad quarter of an hour : (استعارةً) مختصر(تھوڑی دیر کے لئے)اور غیر خوشگوار تجربہ : بے مزہ وقت.

Can get it at stores for a quarter , of the price : دکان پر( یہ چیز) چوتھائی قیمت میں مل سکتی ہے.

Divide the apple into quarters : سیبوں کو چار مساوی حصوں میں تقسیم کرو.

It is not a quarter as good as it should be : جتنا اچھا

زاویہ قائمہ بناتے ہوں۔

Quarter-bend : (n) پائپ کا ایک حصہ جو گولائی کے چوتھائی حصے پر جھکا ہو۔

Quarter bill : (n) ایک فہرست خاص کر ان اسٹیشنوں یا مقامات کی جہاں جہاز کے افسر اور ملاح کو جنگ سے پہلے جانا ہوتا ہے۔

Quarter-binding : (n) کتاب کی جلد جس کا پشتہ صرف چمڑے کا ہو اور کناروں پر چمڑا نہ ہو۔

Quarter blanket : (n) کمبل جو گھوڑے کے ساز کے نیچے اس حصے کو ڈھکنے کے لئے رکھا جاتا ہے جو دم سے لے کر زین تک کھلا رہتا ہے : خوگیر۔

Quarter-block : (n) (بحری) لکڑی کا کندہ جو مستول میں سہارے کی بلّی سے جڑا ہوا ہو۔

Quarter blood : (n) اون کی عمدگی یا نفاست کا اوسط درجہ۔

Quarter boards : (n) جہاز کے عرشے سے اوپر لگے ہوئے تختے۔

Quarter boat : (n) جہاز کے پہلو کے بالائی حصے پر کشتی کو معلق رکھنے والی کل سے لٹکی ہوئی ایک کشتی۔

Quarter boom : (n) دنبالۂ جہاز کے نزدیک کشتی کے باد بان کی نچلی لکڑی۔

Quarter boot : (n) گھوڑے کی پچھلی ٹانگوں کو اگلی ٹانگوں کی ٹکر سے بچانے کے لئے بوٹ۔

Quarter-bound : (a) پشتے پر چمڑے اور کناروں پر بغیر چمڑے سے بنی ہوئی (کتاب کی جلد)۔

Quarter box : (n) بیرنگ ، سہارا یا چول چار ترتیب پذیر پیتل کے ٹکڑوں کے ساتھ۔

Quarter-breed : (n) ایک شخص جس کے اجداد تین پشت تک ایک نسل اور چوتھا دوسری نسل سے ہو خاص کر ایک شخص جو ایک چوتھائی امریکن ہندوستانی اور تین چوتھائی سفید فام ہو۔

Quarter butt : (n) بلیرڈ کھیلنے کا لمبا چھڑ معمولی چھڑ سے چھوٹا۔

Quarter-cask : (n) (۱)ایک ظرف جس میں بڑے پیپے کی چوتھائی (شے) رکھی جا سکے۔(۲)دیکھو Quarter-butt : شراب کے پیپے کی چوتھائی۔

ہونا چاہئیے تھا اس کا ایک چوتھائی بھی اچھا نہیں۔

Second quarter of the century : صدی کا ربع ثانی : ۲۵ سال کا عرصہ۔

Quarter : (v) (۱)چار حصوں میں مساوی تقسیم کرنا۔(۲)ٹکڑوں میں تقسیم کرنا جو چار سے کم یا زیادہ ہوں؛(نقابت) خاندانی نشان کی سپر یا ڈھال کے ہر گوشے پر نشانات بنانا : ڈھال کو چار حصوں میں یا مختلف تعداد میں تقسیم کرنا(عمودی اور افقی نشانوں سے)۔(۳) قیام گاہ پر ٹھہرانا(خصوصاً سپاہیوں کو)؛ کسی جگہ پر تعینات کرنا : مقیم کرنا : کسی کے مکان پر قیام کرنا ، ٹھہرنا۔(۴)(بحری) (لوگوں کو)جہاز میں مخصوص جگہ پر ٹھہرانا : لوگوں کو کسی جگہ یا مقام پر خاص حد کے لئے ٹھہرانا۔(۵) ہوا کے رخ پر جہاز کا چلنا؛ (کتوں کا کسی میدان میں )ہر طرف دوڑنا : گشت لگانا (شکار کی تلاش میں)۔(۶)گاڑی کو اس طرح چلانا کہ اس کے پہیئے سڑک کے چوتھائی حصے کے دونوں جانب ہوں اور اس کے درمیان لیک بن جائے؛ گھوڑوں کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے۔(۷)سڑک کے کنارے گاڑی ہانکنا تاکہ دوسری گاڑی بھی گزر سکے۔(۸)ہفتۂ قمر شروع ہونا۔(۹)(سپاہیوں کو)کسی کے ذاتی مکان میں شہر میں ٹھہرانا اور وہاں ان کے رسد کا انتظام کرانا۔
(۱۰)بحری جہاز کا باد موافق کے رخ پر چلنا۔

Quarter : (a) (۱)چار حصوں والا یا چار حصوں کے برابر والا۔
(۲)ہر پندرہ منٹ پر بجنے والی گھڑی کے پرزوں سے متعلق۔(۳)کسی دوسری ہم شکل مشین کے پرزے پر زاویہ قائمہ کی بنا پر رکھا ہوا(مشینی پرزہ)۔
(۴)زاویہ قائمہ کی شکل میں ایک شاخ پر دوسری شاخ والا۔(۵) جہاز کے نصف پہلو حصّے سے متعلق۔

Quarter ail : (n) چوپاؤں کے پاؤں کی ایک بیماری۔

Quarter-aspect : (n) تربیع سیارات کی کیفیت۔

Quarter-back/Quarter back : (n) (امریکن فٹ بال کھیل میں) وہ کھلاڑی جو فارورڈ اور ہاف بیک کے درمیان رہے۔

Quarter-back : (v) (۱)(فٹ بال ٹیم) چار خانہ کھیل کے متعلق ہدایت دینا۔(۲) انتظامی ہدایت دینا : حکم جاری کرنا۔

Quarter-back sneak : (n) فٹ بال کے کوارٹر بیک کی تیز یا سست دوڑ۔

Quarter-bell : (n) کلاک گھڑی یا دیوار گھڑی کا گھنٹہ جو ہر پندرہ منٹ پر بجے۔

Quarter belt : (n) چرخی یا گھرنی کو جوڑنے والا پٹّا جس کے دھرے

Quarter-cleft : (a) متوازی خطوں میں چار مساوی حصوں میں چیرا ہوا لکڑی کا کندہ ۔

Quarter court : (n) ایک ضلعی عدالت(جیسا کہ Kentucky میں جس کا اجلاس ہر تین ماہ پر ہوتا تھا اور جس کو ابتدائی اور مرافعہ اپیل اور معمولی عدالتی مقدمات اور معمولی جرائم (کے مقدمات) میں اختیار سماعت حاصل تھا ۔

Quarter crack : (n) پاؤں کی کھال میں شگاف عام طور پر گھوڑے کے اگلے پاؤں میں ۔

Quarter-cut : (a) دیکھو Quarter cleft

Quarter-day : (n) سلخ(سہ ماہی کے بعد کا پہلا دن جب کہ عموماً اس دن تنخواہ یا مزدوری یا کرایہ واجب الادا ہو ) ۔

Quarter-deck : (n) (۱)جہاز کا وسطی عرشہ جو پشت جہاز اور آخری باد بان کے درمیان واقع ہوتا ہے ۔(۲) (مجازاً) جہاز یا بحری عمال ۔

Quarter-deck : (v) آگے پیچھے چلنے والا جیسا کہ جہاز کے عرشے پر ہو ۔

Quarter decker : (n) (۱)بحری افسر یا افسر بحریہ جو عمدہ کارکردگی کے بہ نسبت قواعد و ضوابط اور آداب و رسوم کا زیادہ خیال رکھتا ہے ۔(۲) چٹانی گھونگا (ایک قسم کا گھونگا جو چٹانوں سے چمٹا ہوا رہتا ہے )۔

Quarter dollor : (n) پچیس سینٹ کا ایک سکہ ۔

Quarter eagle : (n) ڈھائی ڈالر سونے کا سکّہ(امریکا کا جو پہلے پہل ۱۷۹۶ء میں اور پھر ۱۹۲۹ء میں جاری ہوا ۔

Quarter evil/Quarter ill : (n) دیکھو Blackleg ؛ چوپایوں کے پاؤں کی بیماری ۔

Quarter face : (n) پھرا ہوا یا گھو ما ہو چہرہ جس سے تصویر میں ایک چوتھائی حصہ نمایاں ہو ۔

Quarter fast : (n) دیکھو Quarter rope ؛ جہاز کے نیم پہلو حصے سے لگا ہوا زنجیر دار لنگر ۔

Quarter final : (a) (کھیل کے مقابلے میں)ٹھیک Semi-final یا نصف فیصلہ کن سے قبل کا ؛ کوارٹر فائنل ۔

Quarter final match : (n) (کسی کھیل میں)سیمی فائنل سے ٹھیک پہلے کا مقابلہ ؛ کوارٹر فائنل مقابلہ ۔

Quarter finalist : (n) کھیل میں مقابلہ کرنے والا جو سیمی فائنل سے ٹھیک پہلے کے مقابلے میں شریک ہونے کا جائز طور پر مستحق ہو ؛ کوارٹر فائنل مقابلے میں شریک ہونے والا کھلاڑی ۔

Quarter-gallery : (n) بڑے جہاز کے بالائی حصے میں ایک کھڑکی دار جھروکا ۔

Quarter galley : (n) ایک چھوٹا ہلکا گشتی جہاز ۔

Quarter grabbing : (n) گھوڑے کے اگلے پاؤں کا پچھلے پاؤں سے ٹکراؤ ۔

Quarter grain : (n) چوتھائی حصہ چیری ہوئی لکڑی کا ریشہ ۔

Quarter-guard : (v) (۱)(فوج) گھڑسوار کا چھوٹا محافظ دستہ (ہر بٹالین کے کیمپ کے سامنے)۔(۲)محکمۂ حوالات ؛ کوارٹر گارڈ ۔

Quarter-gunner : (v) (بحری)توپچی کا ایک ماتحت افسر ۔

Quarter hoop : (n) دیکھو Bulge hoop ؛ حلقے کا ابھار ۔

Quarter horse : (n) ایک خاص جنس کا امریکی علاقے کا چست و توانا گھوڑا ۔

Quarter hour : (n) (۱)پندرہ منٹ ؛ ایک گھنٹے کے چو تھائی حصوں میں سے ایک ۔(۲)ہر ہفتہ ایک گھنٹہ جو تعلیمی مدت میں کلاس میٹنگ(درجوی اجتماع) کے لئے مخصوص ہو ۔

Quarter ill : (n) مویشی کی ایک محرقانہ بیماری جس سے ان کے جسم کا کوئی حصہ سڑ جاتا ہے ۔

Quarter iron : (n) جہاز کے سہارے والی بلّی کے گرد آہنی بندھن ۔

Quarter-jack : (n) کلاک(دیوار گھڑی)میں ہر پندرہ منٹ پر(گھنٹہ) بجانے والا آلہ ۔

Quarter left/-right : (v) (فوجی قواعد)(زاویہ قائمہ کا) چوتھائی موڑ؛ (داہنی یا بائیں طرف)عطفۂ خفیف ۔

Quarter lift : (n) رسّا جو مستول سے لے کر سہارے کی بلّی کے چوتھائی حصے تک لگا ہوتا ہے ۔

Quarter light : (n) موٹر کار یا بند گاڑی کا بغلی دریچہ یا روشن دان ۔

Quarter line : (n) (۱) وہ صورت جب ہر جہاز کا اگلا حصہ اپنے سامنے والے جہاز کے پہلو میں ہو ؛ (قطار) سرو

Quarter round : (n) انڈا نما گولا جو چوتھائی حلقہ کی ایک رخی تصویر پیش کرتا ہو ۔

Quarter run : (n) ضلع میں زمین دوز راستے ، ٹرالی گاڑیوں یا ٹرام گاڑیوں ، ریلوے کی سڑکوں ، ریل کے ڈبوں یا بسوں کے چوتھائی حصے پر اشتہار دکھلانے کا معاہدہ ۔

Quarter screw : (n) چار انضباطی پینچوں میں سے کوئی ایک ۔

Quarter seal : (n) وہ مہر جو اپنی شکل اور نقش یا چھاپ میں سرکاری مُہر کا چوتھا حصہ ہے ۔

Quarter-section : (n) (۱)(امریکا و کناڈا) چوتھائی میل زمین کی ایک چوتھائی ۱۶۰ ایکڑ ۔ (۲)ایک حصے کی چوتھائی ۔

Quarter-session : (n) (۱)سہ ماہی عدالت(جو سہ ماہی کے بعد اضلاع انگلستان اجلاس میں کرتی ہے اور جس کو فو جداری و دیوان کے محدود اختیارات حاصل ہوتے ہیں)۔ (۲)ایک مقامی اسکا تستانی اجلاس جو ہر تین ماہ پر مقدمات سننے اور اپیل کے لئے ہو ۔

Quarter sling : (n) زنجیر جو کشتی کے آخری حصے میں ڈور کو سہارا دیتی ہے ۔

Quarter snail : (n) ایک دندانے دار چرخی جو دیوار گھڑی یا اس کی جرسی کے چوتھائی حصے میں استعمال کی جاتی ہے یا لگائی جاتی ہے ۔

Quarter strap : (n) چمڑے کے تسموں میں سے کوئی جو گھڑ سوار کے زین سے لے کر حلقے تک ہوتا ہے جس سے گھوڑے کے زیر بند کا تسمہ کس دیا جاتا ہے ۔

Quarter timber : (n) جہاز کے دو خاص شہتیروں میں سے کوئی ایک ۔

Quarter-tone : (n) (موسیقی)(تال کے درمیان) خفیف وقفہ : ( Semi tone کا نصف)۔

Quarter-track : (n) چوتھائی میل کی دوڑ کا میدان ۔

Quarter-turn : (n) (۱)رائفل جس میں گولی تار کی لمبائی میں چوتھائی حصے تک گھومتی ہے۔(۲)ایک دائرے کا چوتھائی خم۔

Quarter-turn drive : (n) چرخیوں کے درمیان چلانے والا تسمہ جس کے دھرے زاویہ قائمہ پر ہوں۔

Quarter-watch : (n) جہاز رانوں کے کل پہرہ داروں کی نصف یا چوتھائی تعداد ۔

بغل ؛ سروسینہ۔(۲)دیکھو Quarter rope ۔ (۳) زنجیر دار لنگر جہاز کے نیم پہلو سے لگا ہوا ۔

Quarter-mile/-yard : (n) چوتھائی میل یا گز ۔

Quarter-miler : (n) چوتھائی میل کی دوڑ میں تیز دوڑ لگانے والا ۔

Quarter nelson : (n) کشتی کا ایک پیچ ۔

Quarter nettings : (n) جہاز کے بالا ئی حصے کی پٹڑی سے ملحق جالی دار جھولا ۔

Quarter-note : (n) (۱)(موسیقی)دیکھو Quarter tone (ربع سرتی)۔ (۲)(امریکا)چوتھائی سرکی علامت ، ترنگ ۔

Quarter of a century : (n) ربع صدی ؛ ۲۵ سال کا عرصہ ۔

Quarter of an hour : (n) ۱۵(پندرہ) منٹ(مسلسل) ؛ پاؤ گھنٹہ؛ ربع ساعت ۔

Quarter-phase : (a) (برقیات) ربع فیز ؛ دو ہیئتی رو ۔

Quarter pieces : (n.pl.) جہاز کے بالائی حصے کے شتہیر جہاں وہ سب دنبالۂ جہاز سے ملتے ہیں ۔

Quarter-pierced : (a) کٹے ہوئے بازوؤں کے نقطۂ تقاطع پر مرکزی مربع رکھنے والا ۔

Quarter-plate : (n) فوٹو لینے کا وہ شیشہ جس کا عرض وطول سوا تین یا سوا چار ہوتا ہے یا وہ تصویر جو اس طول و عرض پر لی گئی ہو ۔

Quarter post : (n) چوتھائی میل زمین کی ایک چوتھائی حصے کے کونے یا گوشے کی نشان دہی کا کھمبا ۔

Quarter race : (n) دو گھوڑوں کے درمیان چوتھائی میل کی دوڑ( کا مقابلہ) ۔

Quarter rack : (n) گھڑی کو ہر پندرہ منٹ پر بجنے کی ترتیب درست کرنے کا آلہ یا شکنجہ ۔

Quarter rail : (n) ایک پٹڑی جو جہاز کی( اندر کے) راستہ سے ہو کر دنبالۂ جہاز تک جاتی ہے ۔

Quarter rest : (n) موسیقی کا ربع سرتی وقفہ ۔

Quarter rope : (n) جہاز کے نیم پہلو سے لگا ہوا زنجیر دار لنگر ۔

**Quarter-wheeling : (n)** دائرے کے چوتھائی حصے سے مڑنا۔

**Quarter-wind : (n)** ہوا جو جہاز کے پہلو کے رخ پر چلتی ہے (ایسی ہوا باد بانی جہازوں کے لئے باد موافق ہوتی ہے)۔ بادِ موفق ؛ باد مراد ؛ ہوائے پہلو۔

**Quarter-witted : (a)** بہت کم عقل۔

**Quarterage : (n) [Late Me.]** (۱)ہفتہ واری چندہ ،معاوضہ ، وظیفہ ، پنشن یا دوسری طرح کی ادائی ۔(۲)اقامت گاہ ؛ فوج کو کسی جگہ ٹھہرانا ؛ فوج کے کوارٹر کا بندوبست اور اس کا خرچ(ٹھہرانے کا)۔

**Quartered : (a)** (۱)چار برابر حصوں میں منقسم ۔(۲) چوتھائی حصہ آرا سے چیرا ہوا ۔(۳)قیام کیا ہوا ؛ جائے پناہ مہیّا کیا ہوا۔

**Quarterer : (n)** (۱)کرایہ کے مکان میں قیام کرنے والا ۔(۲)مٹی کا ہدف (چاند ماری کے لئے)۔(۳)جاندار چڑیا جو بندوقچی کے دائیں بائیں اڑتی ہے ۔

**Quartering : (a)** (۱) جہاز کے عرشے سے پیچھے کی جانب کسی جگہ سے آئی ہوئی مثلاً ہوا یا موج وغیرہ۔(۲)(تیر اندازی) ترچھا۔

**Quartering : (n) [Fr. 'Quarter+ing'.]** (۱) چار مساوی حصوں میں تقسیم؛ تقسیم عام۔ (۲)(نقابت) سپر یا ڈھال پر خاندانی نشان یا چار گوشے بنانا ؛ توقیع چہار گوشہ جن سے وہ خاندانی تعلقات بھی ظاہر ہوں جو دوسرے خاندانوں کے ورثا(خصوصاً عورتوں) کے ساتھ رہیں ؛ منتہائی نشان یا توقیع ؛ مختلف قسم کے سپر ترتیب دیئے ہوئے نقابتی نشان؛ ان نشانوں میں سے کوئی ایک نشان ۔ (۳)کسی کو اقامت گاہ حوالہ کرنا ؛ اقامت گاہ لینے کا کام ؛ (خاص کر) سپاہیوں کی قیام گاہ کا انتظام کرنا ؛ سپاہیوں کو کسی ایک قیام گاہ میں ٹھہرانا یا مقیم کرنا۔ (۴)سڑک پر ایک چوتھائی حصے پر گاڑی چلانا ؛ دور قمر ایک چوتھائی سے دوسری چوتھائی تک ۔ (۵)(تعمیرات) تعمیرات میں کوارٹرس کا استعمال ؛ کوارٹرس کے ذریعے کسی ساخت کی تعمیر ؛ لکڑی کوارٹرس کی شکل کے سائز کی(کوارٹرس یعنی لکڑی کا ایک ٹکڑا ، چار انچ چوڑا اور دو یا چار انچ دبیز جو فریم بنانے یا مختلف خانوں میں تقسیم کرنے میں کام آتا ہے)۔

**Quartering machine : (n)** بہ یک وقت متوازی سوراخ بنانے کی مشین ۔

**Quartering sea : (n)** جہاز کے نیم پہلو حصے کو پینتالیس ڈگری کے زاویئے پر ٹکراتی ہوئی موج بحر۔

**Quartering wind : (n)** ایک مخصوص سمت میں ترچھے طور پر چلنے والی ہوا۔

**Quarterly : (adv.) [f.Quarte sb+ ly.]** (۱)ربع سال کے بعد ؛ ہر تین ماہ کے بعد ؛ ہر تین ماہ پر ۔ (۲)(نقابت) ڈھال کے چار حصوں میں ۔

**Quarterly : (a)** (۱) سہ ماہی(رسالہ یا جریدہ)۔(۲) ایک چوتھائی سے متعلق(دوسرے معنی میں) ۔

**Quarterly : (n)** سہ ماہی رسالہ ؛ سہ ماہی جریدہ ؛ تبصرہ ۔

**Quarterly court : (n)** انگلستان میں ایک ضلعی عدالت جس کا اجلاس ہر تین ماہ پر ہوتا ہے اور جسے معمولی قسم کے عدالتی اور خفیف جرائم کے مقدمات کی سماعت کا اختیار حاصل ہے۔

**Quarterly meeting : (n)** (۱)اس بزم احباب کی تنظیمی اکائی جو عام طور پر چند ماہانہ جلسوں پر مشتمل ہو ۔ (۲) سہ ماہی جلسے کا اجتماع ۔

**Quarterly quartered : (a)** (۱)(نقابت) چار مساوی حصہ میں دوبارہ تقسیم کیا ہوا۔(۲)بیچ میں چار مساوی حصے میں تقسیم کیا ہو اور ہر بازو بچلے حصے تک متبادل رنگوں کے ساتھ تقسیم کیا ہوا ۔

**Quarterman : (n)** مزدور کا داروغہ یا سردار جو کسی جہاز سازی کے باڑہ میں مزدوروں کی چند ٹولیوں کا جو یکساں کا م کرنے پر مامور ہیں ذمہ دار یا نگراں ہوتا ہے ۔

**Quartermaster : (n)** (۱)(بحری) جہاز کا ایک عملہ جو جہاز کے چلنے کی سمت ، اشارات اور جہاز کے اندر کے حصے میں سامان رکھوانے کا ذمہ دار ہوتا ہے(مجازاً) ۔(۲)(فوج) ایک افسر جو جوہر رجمنٹ سے منسلک ہوتا ہے ؛ میر سامان جو فوج کی قیام گاہ رسد لباس اور گولہ بارود مہیا کرنے کا انتظام کرتا ہے ۔(۳)مخفف Q.M.

**Quartermaster : (v)** Quartermaster کے فرائض انجام دینا ۔

**Quartermaster general : (n)** فوج کا وہ افسر اعلیٰ جو قیام گاہ ، رسد، فوج کے سازوں سامان اور اس کے کوچ کا انتظام کرتا ہے(مخفف Q.M.G ) ۔

**Quartermaster-sergeant : (n)** Noncommissioned کے افسر اسٹاف سرجنٹ کے درجے کا جو کوارٹر ماسٹر کے کاموں میں مدد کرتا ہے ۔

**Quartermastership : (n)** Quarter master کا عہدہ ۔

Quartern : (n) [Me.'quarteroun', 'quartron' OFr. 'quarteron'.]
(۱)چوتھا حصہ.(۲)پیمانے کے مختلف اکائیوں کی ایک چوتھائی .(۳)کاغذ کے تختے کا چوتھا حصہ .(۴)(برطانیہ) تقریباً چار پاؤنڈ وزن والی روٹی ۔

Quarteron / Quarteroon : (n) Quadroon کا متبادل ۔

Quarterpace : (n) زینے کی پائگاہ جہاں قدمچہ زاویہ قائمہ بناتا ہوا گھومتا ہے ۔

Quartersaw : (v) لکڑی کو چار اور مساوی حصوں میں خاص طریقے سے آرے سے چیرنا ۔

Quarterstaff : (n) ایک مضبوط لوہا لگی ہوئی موٹی لاٹھی ۶ سے ۸ فٹ تک لمبی : عصا : لاٹھی .(۲) ایسی لاٹھی سے لڑنا یا ورزش کرنا ۔

Quarterstretch : (n) دیکھو Homestretch : دوڑ کے میدان کا آخری چوتھائی میل ۔

Quartervine : (n) (۱)دیکھو Cross vine . (۲) جنگلی انگور کی لت ۔

Quartet / Quartette : (n) [Fr.] (۱)وہ نغمہ جس کو چار آدمی مل کر گاتے ہیں .(۲) چار اشخاص جو مل کر گائیں ۔

Quartet table : (n) چار چھوٹی چھوٹی میزیں (ایک ساتھ یا یکجا ملی ہوئی).

Quartette : (n) [Fr. 'Quartette'.] (۱)(موسیقی)چار آوازوں میں راگوں کی ترتیب یا آلات موسیقی (خاص کر) چار تار والے آلات موسیقی .(۲)چار گویوں کا طائفہ جو چار آوازوں میں راگ الاپتے ہیں؛ (مجازاً) چار شخص کی ٹولی .(۳)چار چیزوں کا سیٹ مثلاً سانیٹ کی چار قطاریں : کرکٹ کے چار رن ۔

Quartetto : (n) [It. dim. of 'Quarto'.] دیکھو Quartet

Quartic : (a) [f. L. 'Quartus'.] (ہندسہ) چو درجی : چو قدری۔

Quartic : (n) (ہندسہ) چو درجی تفاعل : خمدار شکل یا چوتھے درجے کی سطح ۔

Quartic equation : (n) (۱) دیکھو Biquadratic equation- (۲)(ریاضیات) چہار درجی مساوات ۔

Quartile : (n) [M.L.'Quartilis'.] (۱) دو اجرام فلکی کا منظر جو ایک دوسرے سے ۹۰ ڈگری دور ہو.(۲)تربیع سیارات : نوّے درجے کی دوری ۔

Quartile : (a) نوّے ڈگری سے متعلق : نود درجی ۔

Quartile : (n) [Isv . quart+ ile .] تربیع : درجہ بندی کے چار حصوں میں سے ایک : درجہ بندی کے ذریعہ بنایا ہوا ایک حصہ ۔

Quartile aspect : (n) (علم النجوم) دو اجرام فلکی کی وضع جو ایک دوسرے سے ۹۰(ڈگری) کی دوری پر ہوں ۔

Quartile deviation : (n) (ریاضیات)تربیعی انحراف ۔

Quarto : (n) (۱)کاغذ کی تقطیع ۶۲/۸ x ۵/۸ ۷ سے ۱۱ x ۱۰ انچ کے طول و عروض تک مختلف پیمانے : کاغذ کے ایک تختے کو دو دفعہ موڑنے کے بعد جو صفحہ بنتا ہے اس کی تقطیع .(۲)وہ کتاب جس میں اس تقطیع کے اوراق ہوں ۔

Quarto-paper : (n) Quarto تقطیع کا کاغذ جو اس طرح تہ کیا گیا ہو۔

In quarto : کاغذ کے تختے کے چوتھے حصے میں : اس تقطیع میں۔

Quartole / Quartolet : (n) [L.] (۱) دیکھو Quadruplet - (۲) چار سروں کا مجموعہ ۔

Quartz : (n) [(M)HG 'Quarz'.] (۱) (کان کنی) سنگ مروہ : مران : ایک قسم کا پتھر جس میں سے اکثر سونا نکلتا ہے : صوان : گار(پتھر) . (۲) سلیکن ڈی آکسائیڈ کا سفوف بے رنگ اور شفاف .(۲)سونے یا(کبھی) چاندی کی کچی دھات .(۳) تخفیفی صورت QZ -

Quartz battery / -mill : (n) دیکھو Stamp mill : کوب مشین ۔

Quartz diorite : (n) ایک قسم کا یشم سبز جس میں کافی مقدار میں سنگ مروہ ہوتا ہے ۔

Quartz flint : (n) (۱) دیکھو Potter's flint- (۲)سفوف رنگ چقماق سلیکا کی طرح کا ۔

Quartz glass : (n) شیشہ نما سخت سفید معدنی شے۔

Quartz lamp : (n) سیمابی آبخورہ دار لیمپ جو گاری شیشے کی نلکی میں ہواور جس سے فوق البنفشی شعاعیں نکلتی ہوں۔

Quartz mining : (n) زیر زمین چٹان کی کان کنی ۔

Quartz sander : (n) سنگ گار سے بنی ہوئی ریت(بالو) ۔

Quartz vein : (n) صوان یا گار سے بھرا ہوا شگاف( معدنی شے کا) ۔

Quartz wedge : (n) سنگ مروہ کا ایک ٹکڑا جو پتلے پچر کی طرح کٹا ہوا ہو۔

Quartzic : (a) گاردار۔

Quartziferous : (a) سنگ مروہ دار ؛ گاردار۔

Quartzite : (n) [f. Prec. + ite..] (کان کنی) بالکل تہ بہ تہ (جما ہوا) سنگ مروہ والی دانے دار چٹان ؛ گاری چٹان۔

Quartzitic : (a) سنگ مروہ والی چٹان کا۔

Quartzoid : (n) ایک بلور جس میں دوگنا شش پہلو دار مخروط ہو۔

Quartzose / Quartzous : (a) (۱) خاص طور پر سنگ مروہ کا بنا ہوا۔ (۲) سنگ مروہ کی قسم کا یا اس کے مشابہ۔

Quartzy : (a) سنگ مردہ کی قسم کا یا اس کے مشابہ۔

Quaruba : (n) [Pg.] Vochysia کی جنس کے چند درختوں میں سے کوئی درخت۔

Quas /Quass : kvass کا متبادل۔

Quasar : (n) (علم النجوم) کو اسار ؛ بے شمار فلکی اشیا میں سے کوئی ایک جو فوٹو میں ستارہ نما شکل پیدا کرتی ہے جس کا غیر معمولی طور پر بہت تیز بنفشی شعاع جیسا درخشاں رنگ ہوتا ہے اور جس سے بڑی دوری اور عظیم طاقت کا اظہار ہوتا ہے۔

Quash : (v) [ME,'Quasse, Quasch,' L. also 'Quassre'.] (۱) خارج کرنا ؛ کالعدم کرنا ؛ منسوخ کرنا (قانونی طور پر) بے اثر کرنا یا نا جائز قرار دینا ؛ مسترد کرنا ؛ ناجائز قرار دے کر خارج کرنا ؛ قانونی کاروائی روک دینا۔ (۲) بے کار کر دینا ؛ برباد کر دینا ؛ مکمل طور پر مغلوب کر دینا یا دبانا ؛ دبا دینا؛ ہمیشہ کے لئے ختم کر دینا(کسی جذبے ، خیال ، تصور ، منصوبے کو)۔ (۳) (کسی شخص کو) کچل ڈالنا ؛ مغلوب کرنا یا مکمل طور پر قابو میں کر لینا۔ (۴) ٹکڑے ٹکڑے کر دینا۔

Quashee / Quashie : (n) [Ashantee or fantee kavsi a name gove to a child born on Sunday .] حبشی کا نام : عام نام جو اب ہر حبشی کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

Quashy : (a) نرم ؛ دلدلی ؛ مرطوب۔

Quasi : (adv. &Prefix) [L.] (۱) تقریباً ؛ نیم ؛ نیمہ ؛مثل ؛ عملاً۔ (۲) مخفف.Qu ( اکثر جملۂ معترضہ کے طور پر استعمال ہوتا ہے) ؛ گویا کہ ؛ یعنی۔ (۳) بہ ظاہر ؛ فی الحقیقت نہیں ؛ تقریباً۔ (۴) کسی قدر مشابہ۔

Quasi : (a) (۱) ظاہری چیزوں سے مشابہت رکھنے والا۔ (۲) حاصل شدہ قانونی حیثیت رکھنے والا صرف اس کے نفاذ کی صورت میں۔

Engaged in a quasi war : ایک ظاہرا جنگ میں مشغول۔

Has a quasi - episcopal position : (وہ) ایک نیم (تقریباً) کلیسائی حیثیت رکھتا ہے۔

Quasi contract : (n) (۱) معاہدہ مثل قانونی معاہدہ( بہ لحاظ عدالتی کاروائی )۔ (۲) کسی شخص کو دوسرے کو نقصان پہنچا کر دولت کمانے سے روکنے کی قانونی ذمہ داری۔ (۳) نقصان کی تلافی کا یک گونہ معاہدہ۔

Quasi corporation : (n) بلدی انجمن یا تنظیم جسے خاص طور پر کار پو ریشن کے تمام اختیارات حاصل نہ ہوں لیکن کاموں کے سلسلے میں اجتماعی کاموں کے لئے اختیارات کا استعمال کرتی ہے۔

Quasi delict : (n) (۱)(رومی قانون)کوئی جرم جو کسی معاہدے کی خلاف ورزی کی بنا پر(جرم نہ ہو) تاہم رومی مجسٹریٹ کے حکم سے قابل چارہ جوئی بنایا گیا ہو۔ (۲)(اسکاٹستانی عدالتی قانون) کوئی جرم کسی معاہدے کی خلاف ورزی کی بنا پر(جرم نہ ہو) تاہم پبلک پالیسی کی بنیاد پر نہ کہ ارادۃً کسی برے اطوار یا ارادے کی وجہ سے قابل چارہ جوئی بنا یا گیا ہو۔

Quasi deposit : (n) امانت یا تحویل شدہ چیز کی واپسی ازروئے قانونی حالات پر منحصر ہے، کسی شخص کے قبضہ میں کسی کی ذاتی ملکیت اتفاقاً یا غلطی سے ہو تو وہ اس کا امانت دار یا محافظ تصور کیا جاتا ہے تاکہ وہ مابین فریقین انصاف کرنے اور نا جائز حصول دولت کورو کے۔

Quasi easement : (n) ظاہر حق آسائش ، حق گذر۔

Quasi-judicial : (a) (۱) نیم عدالتی خصوصیت کا (حامل)۔ (۲) بہ لحاظ خصوصیت لازمی طور پر عدالتی لیکن عدالتی اختیارات سے باہر۔

Quasi-judicially : (adv.) نیم عدالتی طور پر۔

Quasi-legislative : (a) نیم قانون سازانہ۔

Quasi-optical : (a) روشنی نماخاصیت یا ڈھنگ کا۔

Quasi partner : (n) دیکھو Nominal partner : نام نہاد یا فرضی شریك دار یا حصہ دار۔

Quasi-public : (a) نیم سرکاری : لازمی طور پر سرکاری گرچہ نہی ملکیت ہو یا نگرانی میں ہو۔

Quasi-pupillary substitution : (n) (رومن قانون) دوسرے وارث کی قائم مقامی ، دیوانگی اور نا اہلیت کی بنا پر۔

Quasi rent : (n) (۱)مثل لگان۔(۲) زمینی لگان کے علاوہ مزید لگان۔

Quasi usufruct : (n) نا مکمل حق استفادہ۔

Quasimodo : (n) [f.L. 'Quasi modo'.] عشائے ربانی کے وقت نغمہ کے کی وہ پہلے بول یا الفاظ جو ایسٹر کے بعد کے پہلے اتوار کو گائے جاتے ہیں۔

Quasimodo Sunday : (n) (۱)دیکھو Low Sunday -(۲)ایسٹر سنڈے (اتوار) کے معاً بعد والا اتوار۔

Quasky : (n) ایک چھوٹی بلکہ نازك ٹراؤٹ مچھلی۔

Quassia : (n) [f. name of a surinam nagro.] (نباتیات) کاسیا جھاڑ : جنوبی امریکا کے ایک درخت Quassiaamara (یا کسی درخت) کی لکڑی ،چھال یا جڑ جس سے بہت تلخ جو شاندہ تیار ہوتا ھے جو بطور دوا کے استعمال کیا جاتا ھے: خشب المّر : کواشیا۔

Quassin / Quassite : (n) Quassia کا تلخ اساسی جز۔

Quat : (v) [ME. 'Quatin'.] (۱)( انگلش روزمرہ) مار کر ہٹا دینا : کچل دینا: مسل ڈالنا۔ (۲) انگلش روزمرہ) شکم سیر کرنا : شکم پُر کرنا : بہت کھلانا (جی بھر کر)۔

Quat : (n) [Origin unkn.] (۱) خارش کا نکلنا : گرمی دانے۔ (۲)(خاص کر روز مرہ) نودولتا: بچہ یا کم سن یا کم حثیت آدمی جو قابلیت کے زعم میں ہر بات میں دخل دے۔

Quat : [L. 'Quattuor'.] (مخفف) چار۔

Quat : (a) خوب دبا یا ہوا۔

Quatenus : (adv.) [ L] جہاں تك : بحیثیت : به شکل : صورتاً : سیرتاً۔

Quater : (n) [L. 'Quater'.] چار مرتبه : چوگنا۔

Quater-centenary : (n) [L. ] چہار صد ساله سالگرہ : وہ یادگاری تقریب جو (کسی شخص یا واقعہ کی) چار سو سال بعد منعقد ہو : چار صدی تقریب۔

Quaternary : (a) [L. 'Quaternarius' .] (۱) چار گوشه : مربع : چار چیزوں کا یا حصے کا۔ (۲) (کیمیا) چار اجزا کا مرکب : چو عنصری۔ (۳) (ارضیات) نزدیك ترین یا آخری زمانے کے متعلق : دور رابع کا۔

Quaternary : (n) چار چیزوں کا ایك میل : چار کا عدد : ہر چہار : چوا : چہارکس۔

Quaternary silver : (n) چاندی جس میں تین بھر تیاؤ عناصر ہوں جو سکّہ ڈھالنے میں استعمال ہوتے ہیں۔

Quaternate : (a) [L. 'Quaterni' .] چار میں ترتیب دیا ہوا : چار حصوں میں بنا ہوا : چار چار۔

Quaternion : (n) [L. 'Quaternio' .] (۱) چوا : چار کا ایك جوڑ : چو ورقه : چولڑا : چو رقمی علامت۔ (۲) (کاغذکی) چار تختوں کا ایك دسته جس کو دوہرا کر دیا گیا ہو۔ (۳) (ریاضیات) چار سے دس تك کے اعداد : چو رقمی علامت۔

Quaternion : (a) چار شخص یا چیزوں کا یا چار حصے کا: چولڑا: چوورقه۔

Quaternity : (n) [L. 'Quaternitas '.] چار اشخاص اشیا یا حصوں کا مجموعه : چہار افراد کا ہونا(خاص کر الوہیت یا خدائی میں) : (تثلیث کے مقابلے میں ) تربیع : چہار گانگی یا چہار گان۔

Quaternization : (n) چار جزی مرکب میں تبدیل کرنے کا عمل۔

Quaternize : (v) چو جزی مرکب میں تبدیل کرنا۔

Quaters : Caters کا متبادل۔

Quatorzain : (n) [Fr. 'Quatorzaine'.] چودہ مصرعوں کی نظم : بے قاعدہ(خلاف قاعدہ عروض کی) نظم : سانیٹ (اب خاص کر) چودہ مصرعوں کی نظم جو سانیٹ سے مشابه ہو مگر سانیٹ کی ساخت سے مختلف ہو۔

Quatorze : (n) [L. 'Quatuordecim'.] (تاس کے کھیل میں) ایك ہاتھ میں بادشاہ : بیگم ، غلام یا دہلے کا ہونا جس سے چودہ پوائنٹ بنتی ہوں۔

Quatrain : (n) [ Fr. 'Quatrain + Quadrain'.] رباعی : چو مصرعه : چار مصرعوں کا بند۔

Quatre : (n) [Fr.] تعداد چار : پانسے کا چوا ۔

Quatrefoil : (n) [Afr.] چو پتیا بیل ، گل کاری : ایسی شکل جس کے دائروں کا اتصال چار نوکیں بنائے ، خصوصاً چار پتیوں کے پھول کی شکل جو عمارت کے نقش ونگار میں بنائی جاتی ھے ۔

Quatrefoiled : (a) چو پتیا بیل بنا ہوا : چو پتیا پھول کی شکل کا بنا ہوا ۔

Quattrino : (n) [It . fr. 'Quattro'.] اطالیہ کی چند ریاستوں کا ایک قدیم سکّہ ۔

Quattrocentist : (n) (۱) پندرھویں صدی کا اطالوی (خاص کر اس صدی کا) شاعر یا فن کار ، مصنف وغیرہ ۔ (۲) پندرھویں صدی کے فن یا ادب کا طالب علم ۔

Quattrocento : (n) [It.] طرز قرن پا نزدہم : پندرھویں صدی کے اطالوی مصوری کے مخصوص طرز کا عہد ، زمانہ ۔

Quatuor : (n) [L. 'Quattuor'.] دیکھو Quartet

Quauk : (n) (اسکا تستان) Quake کا متبادل ۔

Quaver : (v) [Late HE.] (۱) تھر تھرانا : کانپنا : لہرانا (خصوصاً آواز یا موسیقی کے تاروں کا) ۔ (۲) گٹکری لینا : ترانہ : زمزمہ یا گٹکری کے ساتھ (کوئی راگ یا گیت) گانا ۔ (۳) کانپتی ہوئی آواز میں کچھ کہنا ۔

Quaver : (n) (۱) (موسیقی) گانے میں گٹکری ، زمزمہ ، مدھم سُر کا اشارہ : سُر جو بلندی میں چوتھا سُر کا نصف ہوتا ھے ۔ (۲) تقریر میں آواز کی کپکپاہٹ : لرزش ، تھر تھراہٹ ۔ (۳) لرزاں آواز یا چیخ ۔ (۴) لرزاں یا تھر تھراتی ہوئی حرکت ۔ (۵) تموج ۔

Quaverer : (a) لرزاں : تھرتھرانے یا کانپنے والا ۔

Quaveringly : (adv.) کانپتی ہوئی آواز میں : کانپتے ہوئے ۔

Quavery : (a) جس (تقریر) میں آواز کی کپکپاہٹ یا لرزش ہو : تھر تھراہٹ کی خصوصیت کا (کوئی نغمہ) : لرزاں : غیر مستحکم ۔

Quaw : (v) [Origin unkn.] دلدلی : نرم زمین : لرزاں دلدلی : کچھار ۔

Quawk : (n) (۱) (خاص طور پر روز مرۃ) دیکھو Caw ۔ (۲) کوّے کی کائیں کائیں ۔ (۳) شب گرد بگلا ۔

Quay : (n) [Later spel .of kay, key.] (۱) مصنوعی یا عارضی پشتہ : گھاٹ : وہ ٹھوس پشتہ (عموماً لوھے ، پتھر یا لکڑی کا) جو پانی کے اندر بڑھا ہوا بنایا جاتا ھے تاکہ جہازوں کا مال و اسباب اس جگہ اتارا اور اس پر چڑھا یا جاسکے : بار انداز ۔ (۲) دریا کے کنارے ساحلی روک : ساحلی فرودگاہ کی دیوار یا پشتہ ۔

Quay : (v) پشتہ یا گھاٹ قائم کرنا ۔

Quayage : (n) [F. of Caiage] (ا) گھاٹ کے استعمال کا محصول : گھاٹ کا بقایا : محصول گودی ۔ (۲) گھاٹوں کا نظام ۔ (۳) گھاٹ پر یا گھاٹ کے لئے کوئی کمرہ ۔

Quayside : (n) گھاٹ کے کنارے کی یا اس سے متصل زمین ۔

Queak : (v) (۱) چوں چوں کرنا : چوھے یا زنگ آلود چول کی سی آواز نکالنا ۔ (۲) چیخ کر بولنا : (عامیانہ) مخبری یا جاسوسی کرنا ۔

Quean : (n) [OE. 'Cwone'.] (۱) بدتمیز یا گستاخ لڑکی : ہڑدنگی : بیسوا : فاحشہ ۔ (۲) (اسکا تستانی) جوان عورت یا لڑکی : کم سن لڑکی ۔ (۳) لونڈی : خادمہ ۔

Quean cat : (n) (انگلش روزمرہ) بلّی ۔

Queasily : (adv.) بدہضمی سے : معدہ کی خرابی سے : متلی کے طور پر ۔

Queasiness : (n) بدہضمی : سو ہضم : متلی : طبیعت کی بیچینی : گھبراہٹ یا کمزوری ۔

Queasy / Queazy : (a) [Early forms coisy , queysy.] (۱) شک سے پُر : بھرا ہوا ۔ (۲) جلد خراب ہونے والا : مقوی غذا ہضم نہ کرنے والا : متلی ، قے لانے والا ۔ (۳) ضعیف المعدہ : (مجازاً) ضعیف الا عتقاد : نازک ۔ (۴) (درد وغیرہ کی) بیماری ، بیچینی کا : جلد بے چین ہونے والا ۔

Quebec : (a) [Fr. Quebec.] (۱) صوبہ کوئبک میں مروج قسم یا طرز کا ۔ (۲) کو ئبک کا : صوبہ کوئبک کی راجدھانی کا : صوبہ کوئبک کا ۔

Quebec : (n) مواصلاتی خفیہ لفظ : "Q" کے لئے خفیہ لفظ : مواصلات ۔

Quebec deal : (n) غیر معین چوڑائی اور تین انچ یا اس سے زیادہ موٹائی کی لکڑی خاص طور پر یہ برآمدی تجارت میں استعمال ہوتی ھے ۔

Quebec standard deal : (n) چیڑ کا چیرا ہوا تختہ بارہ فٹ لمبا ، گیارہ انچ چوڑا تین انچ موٹا ۔

Quebecer / Quebecker : (n) شہر یا صوبہ کوئبک کا باشندہ ۔

Quebecois : [Fr. 'Quebeccois'.] دیکھو Quebecer

Quebrachamine : (n) بلوری القلی($C_{19}H_{26}N_2$) جو Aspidossperma سے حاصل ہوتا ہے ۔

Quebrachitol : (n) شیریں بلوری مرکب ، (($C_6H_6(OH)_5(OCH_3)$)-

Quebracho : (n) [ Sp. 'Quebrar'+hacha'.] (ا) چند امریکی درختوں میں سے ایک جس کی لکڑی انتہائی سخت ہوتی ہے اور چھال دوا میں کام آتی ہے خاص کر سفید Quebrcho جنوبی امریکا کا اور سرخ Quebracho میکسیکو کا درخت. (۲) اس درخت کی چھال ۔

Quebrada : (n) [Sp.] (پہاڑی) نالا (جو عموماً خشك رہتا ہے لیکن بارش کے پانی سے بھر جاتا ہے ) ۔

Quechua/ Quichua /Kechua /K(h)etschua /Kitchua : (n) [ Sp.] کیچوا : اس نام کا قبیلہ ؛ پیرو کے علاقے کا باشندہ ؛ اس قبیلے کا ایک فرد؛ نیز اس علاقے کی زبان ۔

Quechuan/ Quichuan : (a&n) کیچوا قبیلے کا شخص ؛ کیچواقبیلے کا یا اس سے متعلق.

Queechy : (a) [ Origin unkn.] (۱) (روز مرہ)منحنی ۔ (۲) لاغر ؛ ضعیف ؛ ناتواں ؛ کمزور ؛ نحیف الجثہ ۔

Queem : (n) Queme کا متبادل( اسکاتستان) ۔

Queen : (n) [OE. 'Cwen'.] (ا) ملکہ( بادشاہ کی) ؛ خاتون جو کسی بادشاہ کی بیوی ہو ؛ رانی .(۲) عورت جو کسی ریاست کی حکمران اعلیٰ ہو جس کا مرتبہ یا درجہ تمام تر بادشاہ جیسا ہو ؛ کسی ہندوستانی قبیلے کے سردار کی بیوی یا اس کی بیوہ .(۳) لوگ اور ملك جو ملکہ کے زیر حکومت ہوں ۔ (۱) (مجازاً) ایك عورت جس کا درجہ یا اندازہ کسی ملکہ جیسا شاہانہ ہو .(۵)ان چیزوں کے لئے بھی کہا جاتا ہے جو اس طرح نامزد ہوں.(٦)ملکۂ مکھی( شہد کی) . (۷)( کھیل کے لئے)(شطرنج)فرزیں ؛ (تاش) بیگم ۔ (۸)(مجازاً) معشوقہ ؛ داشتہ ؛ بیوی جس کا انداز شاہانہ ہو .(۹) عورتوں میں سب سے بہتر ؛ خوب تر؛ زنانہ خوبی؛ رعنائی اور حسن کی بہترین مثال ؛ حسینہ . (۱۰) سیانی بلّی .(۱۱) حرف "Q" کے لئے مواصلاتی علامت(خفیہ).

Queen : (n) (عامیانہ) ہم جنس پسند مرد (جنسی تعلقات) ۔

To the queen taste : حد درجہ ذی شعور شخص کی پسند.

Queen Anne is dead : کسی خبر کے باسی یا پرانے ہونے کا اشارہ ۔

Queen : (v) (۱)ملکہ بنانا ( کسی عورت کو) ؛ ملکہ کی مثل بنانا ۔ (۲)(شطرنج) پیدل کو بڑھا کر وزیر کے گھر میں پہنچا دینا اور اس طرح وزیر بنا لینا ؛ اس طرح پیدل کا وزیر یا کسی بڑے مہرے میں منتقل ہونا . (۲) ملکہ ہونا ؛ ملکہ کی طرح کام یا حکومت کرنا. (۳) کسی عورت کو ملکہ بنانا (نیز مجازاً) . (۵) شہد کے چھتے میں ملکہ کو لانا .

Queen : Quean کا متبادل ۔

Queen Anne : (n) برطانیہ اور آئر لینڈ کی ملکہ جس نے ۱۷۰۲ سے ۱۷۱۴ تك حکومت کی ۔ تو صیفی معنی میں فرنیچر اور عمارت کے وصف میں جو ملکہ این کے دور حکومت کی خصوصیت تھی ان چیزوں کے متعلق جو اس قسم کی بنی ہوئی تھیں ۔

Queen Anne : (a) (۱)ڈچ حکومت کے زیر اثر انگلینڈ میں مروج فرنیچر کی طرز خصوصیت کا یا اس سے متعلق ، خاص کر اٹھارھویں صدی کے پہلے نصف حصے میں ۔ (۲) اٹھارھویں صدی میں ابتدائی دور کے انگریزی مروجہ عمارتی طرز کی خصوصیت کا یا اس سے متعلق ؛ انگلینڈ اور امریکا کے لکڑی کے بنگلے کی طرز کی خصوصیت کا یا اس سے متعلق ؛ انسیویں صدی کے آخر دور کا ۔

Queen anne green : بھورا سازردی مائل سبز ۔

Queen anne 's bounty : (n) غریب پادریوں کی امداد کے لئے فنڈ (انگلستان میں).

Queen anne's lace : جنگلی گاجر ۔

Queen-ant : (n) چیونٹیوں کی ملکہ ؛ ملکۂ نمل ۔

Queen-bee : (n) (۱) شہد کی مکھیوں کی ملکہ ۔ (۲) کسی جماعت کی سربرآوردہ عورت ۔

Queen blue/ Queens - : (n) معتدل نیلا یعنی کھلتا ہوا نیلا رنگ ۔

Queen bolt : (n) ایك سلاخ جو چھت کو سہارا دینے میں آڑ واڑ کا کام دیتی ہے ۔

Queen butterfly : (n) بھورے رنگ کی سفید چتی دار بڑی تتلی ۔

Queen cage : (n) شہد کی مکھی کی ملکہ کو رکھنے کے لئے ایك چھوٹا

ڈبہ ؛ ظرف ۔

Queen -cake : (n) ایک چھوٹا کشمشی کیک۔

Queen coil : (n) بے ترتیب موٹی دیوار سے گھرے ہوئے خاص خانوں میں سے ایک جو عام طور پر انڈے سینے والوں کی جگہ سے منسلک ہوتا ہے جس میں شہد کی مکھیوں کے پہل روپ پرورش پاتے ہیں۔

Queen closer /-closour : (n) بند یا کسربند یعنی نصف اینٹ سے کم خاص طور پر پوری لمبائی اور موٹائی کی اینٹ لیکن چوڑائی میں نصف۔

Queen - conch : (n) (۱) بحری گھونگا۔ (۲) ایک بڑا زردی مائل بحری گھونگا بھورے نشان والا۔

Queen-consort : (n) بادشاہ بیگم ؛ حکمراں بادشاہ کی ملکہ یا رانی۔

Queen crab : (n) خوردنی کیکڑا۔

Queen-cup : (n) Rocky Mountain کے علاقے کا سدابہار پودا جو کبھی کبھی سفید پھولوں کے لئے اگایا جاتا ہے۔

Queen dowager : (n) بیوہ ملکہ یا سابق بادشاہ کی بیگم۔

Queen excluder : (n) سوراخ دار دھات کی ایک ساخت جس سے شہد کی مکھیوں کی رانی کو شہد کے بعض حصوں سے الگ بند کردیا جاتا ہے مگر اور مکھیوں کو آنے جانے دیا جاتا ہے۔

Queen fern : (n) ایک قسم کا سرخی یا فرن جس میں پھول آتے ہیں۔

Queen fish : (n) (۱) چند سمندری مچھلیوں میں سے کوئی ؛ کیلیفورنیا کی عام چھوٹی مچھلی ؛ سانئڈ ؛ راھو (ایک قسم کی مچھلی جو شکار کے لئے اور کھانے کے لئے بہت پسند کی جاتی ہے)۔ (۲) چند بڑی شکار کی جانے والی اور کھائی جانے والی مچھلیوں میں سے کوئی۔

Queen lily : (n) Phaedranssa کی جنس کا ایک پودا۔

Queen mother : (n) (۱) حکمراں بادشاہ کی ماں (جو بیوہ بھی ہو)۔ (۲) ملکہ جو ماں ہے (بادشاہ کی) ؛ شہد کی مکھیوں کی ملکہ کو بھی کہتے ہیں (نیز مجازاً)۔

Queen of heaven : (n) جونو ؛ سیارات صغیرہ میں سے ایک ؛ ملکۂ آسمان۔

Queen of grace : (n) ملکۂ فضل و کرم (اس لقب سے حضرت مریم کو یاد کیا جاتا ہے)۔

Queen of May/-the May : (n) (۱) دیکھو May Queen ۔ (۲) ایک لڑکی یا کمسن عورت جو یکم مئی کی تقریب میں یا کوئی دوسری ماہ مئی کی پارٹی میں صدارت کے لئے منتخب کی جاتی ہے۔

Queen of the Adriatic : (n) (بحر ایڈریاٹک کی ملکہ یعنی) شہر وینس ۔

Queen of the meadow : (n) (۱) ایک گلاب کی طرح کا پودا جو مرغزاروں میں اگتا ہے اس کا طرہ دودھیا رنگ کا اور پھول خوشبودار ہوتا ہے۔ (۲) Spiraea کی جنس کے پودوں میں سے کوئی پودا۔ (۳) دودھیل دلدلی پودا۔

Queen of the night : (n) امریکی منطقہ حارہ کی تکونی شاخوں والی ناگ پھنی بیل۔

Queen of the prairie : (n) ایک امریکی سدابہار پودا جس میں زرد گلابی پھولوں کے وافر گچھے ہوتے ہیں۔

Queen of the seas : (n) (سمندروں کی ملکہ یعنی) برطانیہ عظمی۔

Queen Olive : (n) مختلف زیتون کے درختوں میں سے کوئی جو خاص طور پر ہوتے ہیں جن کے پھل بڑے اور لمبوترے ہوتے ہیں۔

Queen pigeon : (n) کلغی دار کبوتروں کی قسم ؛ لقا کبوتر۔

Queen-post : (n) دو لکڑیوں میں سے ایک سیدھی لکڑی (یا کڑی) جو چھت کی کڑی اور تختوں کے درمیان لگائی جاتی ہے ؛ آڑواڑ ؛ سیدھی تینھی؛ قائمہ۔

Queen post truss (n) ایک کھمبا جس میں آڑی ٹیکن لگی ہو۔

Queen rod : (n) دیکھو Queen bolt

Queen regent : (n) کسی دوسرے کی طرف سے حکمراں ملکہ یا اپنے ہی حق کی بنا پر حکمراں ملکہ ۔

Queen regnant : (n) مقتدر سلطنت کی حیثیت سے حکمراں ملکہ۔

Queen-root : (n) ایک سدا بہار جھاڑی جو وارنش اور رنگ و روغن کو سکھانے کے لئے استعمال ہوتی ہے۔

Queen snake : (n) Colubridae جنس کا ایک بے ضرر امریکی سانپ

Queen triggerfish : (n) ایک قسم کی مچھلی جو بحر اوقیانوس اور بحر ہند کے گرم علاقوں میں بہ کثرت پائی جاتی ہے۔

Queen truss : (n) ایک کھمبا جس میں آڑی ٹیکن لگی ہو۔

Queen turtle : (n) شمالی امریکا کا بطور غذا استعمال ہونے والا نرم پشت والا سبز کچھوا۔

Queen-wasp : (n) بروں کی ملکہ : بڑی بر۔

Queen's arm : (n) پیدل سپاہیوں کی دستی بندوق جو ہاتھ سے بھری جاتی تھی۔

Queen's berry : (n) کوئنس بیری کے مارکوئس ہشتم کا نام جس کی نگرانی میں ۱۸۶۷ء میں مکہ بازی کے قوانین وضع کئے گئے تھے جس کی رو سے ہر طرح کی مکہ بازی کے مقابلے برطانیہ میں ہوتے ہیں (نیز مجازاً)۔

Queen's colours : (n) فوجی علم کا ایک جوڑا : شاہی جھنڈے۔

Queen's crape myrtle : (n) ایشیا : آسٹریلیا اور جزائر شرق الہند کا ایک درخت جس کی لکڑی اور جگہوں میں آرائشی کاموں میں استعمال ہوتی ہے۔

Queen's cushion : (n) پتی کٹا ہوا ایک قسم کا پودا جو آلپس (پہاڑ پر) یا چٹانوں میں ہوتا ہے اس کے پھول سرخ، سفید یا زرد ہوتے ہیں۔

Queen's delight : (n) ایک امریکن پودا۔

Queen's fettle : (n) رہبانیت ، راہبانہ زندگی۔

Queen's flower : (n) دیکھو Queen's crape myrtle

Queen's metal : (n) بہرت کسی قدر جست سے مشابہ یا رانگا، سرمہ اور تانبے سے مرکب۔

Queen's pigeon - : (n) پیوان علاقے کا ایک بڑا اور خوب صورت کلغی دار کبوتر۔

Queen's pincushion : (n) ایک درخت جس میں سفید پھولوں کے گچھے لگتے ہیں : ایک قسم کا گلاب کا پھول۔

Queen's pipe : (n) ایک آتش دان جو پہلے، چوری سے لائی ہوئی یا خراب ہوجانے والی تمباکو کو ضائع کرنے کے لئے استعمال ہوتا تھا۔

Queen's root : (n) دیکھو Qeeen's delight

Queen's scholar : (n) کسی انگلش اسکول کا متعلم جس کی امداد ایک ایسا ادارہ کرتا ہے جسے کسی ملکہ نے قائم کیا یا جو اس کی سرپرستی میں قائم ہوا۔

Queen's stitch : (n) کار چوب کا پھول یا بوٹا۔

Queen's ware/Queensware : (n) (۱) چمکیلی مٹی کا انگلش برتن۔ (۲) دودھیا رنگ کا شیشہ نما چینی کا برتن۔

Queen's weather : (n) دھوپ، وہ موسم جب دھوپ نکلی ہو : روشن موسم۔

Queen's wreath : (n) امریکی گرم علاقے کی جنگلی انگور کی لت۔

Queen's yellow : (n) (۱) چھوئی موئی : لاجونتی : گل فتنہ۔ (۲) رسکپور۔

Queendom : (n) (۱) ملکہ کا عہدہ یا مرتبہ۔ (۲) ملکہ کی زیر حکومت ریاست۔

Queenhood : (n) بیگمیت : ملکہ ہونا : ملکہ کا عہدہ یا مرتبہ۔

Queenie : (a) ہم جنس پسند والا (جنسی تعلقات)۔

Queening : (n) [ME.] ایک قسم کا میٹھا اور خوشبودار سیب۔

Queenite : (n) ملکہ کا حامی۔

Queenless : (n) بغیر ملکہ : جس بادشاہ کی ملکہ نہ ہو۔

Queenlet : (n) کم رتبہ ملکہ۔

Queenlike : (n) ملکہ مانند : مثل ایک ملکہ کے : باوقار یا معزز۔

Queenliness : (n) ملکہ ہونے کی صفت یا حالت : ملکہ یا رانی پن : ملکہ کی طرح ہونا۔

Queenly : (a) ملکہ کا : ملکہ کے شایان شان : ملکہ سے مشابہ : ملکہ جیسا : باوقار : شاہانہ۔

Queenly : (adv.) ملکہ کی طرح سے۔

Queenpin : (n) وہ عورت جو کسی جماعت یا گروہ کی رہنمائی کرتی ہے یا اس جماعت میں سربرآوردہ ہے۔

Queenright : (a) (شہد کی مکھیوں کے چھتے سے متعلق) جس میں رانی ہو۔

Queenship : (n) (۱) ملکہ کا مرتبہ یا عہدہ۔ (۲) ملکہ ہونے کی صفت یا حالات۔

Queensland : (a) [fr. Queens land state Australia] کوئینس لینڈ ریاست آسٹریلیا کا یا اس سے متعلق؛ کوئینس لینڈ میں مروج طرز کا۔

Queensland beech : (n) (۱) آسٹریلیائی لکڑی والا درخت جس میں ارغوانی مائل نلی دار سفید پھول ہوتے ہیں۔ (۲) آسٹریلیائی درخت کی سخت وزنی لکڑی۔

Queensland cherry : (n) (۱) آسٹریلیا کی جھاڑی یا چھوٹا درخت؛ Euphorbiaceae کا ہم جنس۔ (۲) آسٹریلیائی جھاڑی کاغذ کے سرخ تیزابی پھل۔

Queensland fruitfly : (n) (New South Wales کا) ایک قسم کا کیڑا جو پھلوں کو برباد کرتا ہے۔

Queensland grass-cloth plant : (n) ایک آسٹریلیائی پودا جس کے ریشوں سے کپڑے تیار کئے جاتے ہیں۔

Queensland hemp : (n) ایک پودا جو گرم علاقوں میں بہ کثرت پیدا ہوتا ہے جس کے ریشے نرم، عمدہ اور مضبوطی میں جوٹ سے بہتر ہوتے ہیں۔ یہ پودا چارہ میں کام آتا ہے اور دوا میں بطور مسکن استعمال ہوتا ہے۔

Queensland hickory : (n) ایک آسٹریلیائی سدا بہار زرد مہین ریشہ دار سخت لکڑی والا درخت جو بھاری چیزوں کے بنانے اور مشین کے سہارے بنانے میں استعمال ہوتا ہے۔

Queensland kauri : (n) (۱) Agathis کی جنس کے مختلف درختوں میں سے کوئی ایک۔ (۲) دیکھو Dundathupine ۔

Queensland maple : (n) (۱) ایک آسٹریلیائی درخت۔ (۲) آسٹریلیائی درخت کی ہلکے سرخ رنگ کی لکڑی جو مہاگنی سے مشابہ ہوتی ہے۔

Queensland nut : (n) Macadamia کی جنس کا ایک درخت۔

Queensland silver wattle : (n) جھاڑی دار آسٹریلیائی روئیں دار خاکی یا سفید برگ ساقہ ببول جس کے پھولوں کے سر سنہرے زرد بغلی پھل گچھوں میں ہوتے ہیں۔

Queensland trumpeter : (n) ہند بحرالکاہل کے گرم علاقے کی سمندری غذائی مچھلی۔

Queensland walnut : (n) آسٹریلیائی اخروٹ۔

Queenswood : (n) آسٹریلیائی اخروٹ۔

Queenslander : (n) [Queensland state] آسٹریلیائی ریاست کوئینس لینڈ کا ملکی باشندہ۔

Queer : (n) [Origin obsc.] (عامیانہ) ہم جنس پسند شخص(جنسی تعلقات میں)۔

Queer : (v) (۱) (عامیانہ) ہنسی اڑانا: تضحیک کرنا: چکرادینا؛ پریشان کردینا۔ (۲) کسی پر منڈھنا: (کسی کے) سر ڈالنا: دھوکا دینا: فریب دینا۔ (۳) خراب کردینا؛ بگاڑ دینا: نکال دینا۔

Queer : (adv.) عجیب عجیب طور سے: انوکھے طریقے سے: انوکھے پن سے۔

Queer : (a) [Poss. G. 'queer'.] (۱) عجیب: انوکھا؛ طرفہ: بے ڈھنگا: خبطی سا: مخبوط۔ (۲) قابل اعتراض چال چلن والا: مشتبہ: مخصوص طرز کا؛ خلاف توقع۔ (۲) ناتندرست: بیمار سا؛ غیر تندرست: دوران سر میں مبتلا۔ (۳) (بازاری) مخمور: نشے میں دھت جنسی طور پر منحرف: ہم جنس پسند: ناکارہ؛ برا؛ جعلی (سکہ)۔

To feel or look queer : مزاج نادرست ہونا؛ اپنی حالت کو خلاف اعتدال محسوس کرنا؛ طبیعت کی ناسازی محسوس کرنا۔

Queer cuffin : (n) (۱) دیکھو Churl ۔ (۲)کم ذات: رذیل۔ (۳)دیہاتی: دہقانی: گاؤدی؛ گنوار۔ (۴) بدتمیز: غیر مہذب: اجڈ۔ (۵) کنجوس؛ بخیل: مکھی چوس؛ ممسک۔

Queer street : (n) (عامیانہ) پریشان کن موقع یا حالت (خاص کر مالی دشواریوں کے باعث)۔

Queer the pitc/-one's - : (n) کسی سوچے سمجھے طے شدہ منصوبے کو بگاڑ دینا: کسی کام میں رخنہ ڈالنا: کام بگاڑ دینا۔

Queerish : (a) (۱) انوکھا سا؛ عجیب عجیب۔ (۲) پریشان سا: کھویا ہوا سا: قدرے نکما: برا۔ (۳)کسل مند: پژمردہ: دوران سر میں مبتلا۔

Queerishly : (adv.) انوکھے پن سے: عجیب عجیب طریقے سے؛ کسل مندی سے؛ پژمردگی کے ساتھ: کھویا سا ہوکر۔

Queerishness : (n) انوکھا پن؛ کسل مندی؛ پژمردگی: پریشانی۔

Queerity : (n) [f. Queer.] انوکھا پن: عجوبہ پن: بوالعجبی: انوکھی

Quelque-chose : (n) [Fr.] (۱) دیکھو Rickshaw ۔ (۲) وہ نفیس غذا جس سے اشتہا رفع نہ ہو (مثلاً تمش)۔ (۳) کھلونا بے حقیقت یا حقیر چیز۔

Quemadero : (n) [sp. f. 'quemado'.] جلاکر مار ڈالنے کی جگہ۔

Queme : (a) [OE. 'qeeweme'.] (۱)(روزہ مرہ) خوشگوار؛پسندیدہ : دل پذیر؛ آرام دہ۔ (۲) دل پسند؛ دل کش؛ جاذب نظر۔ (۳) سبک۔

Quena / Cuena : (n) [Sp. 'quena'. fr. 'qechua' kkhina'.] جنوبی امریکی انڈین کی قدیم نرسلی بانسری۔

Quench : (v) [OE. 'Cwencan'.] (۱) بجھانا؛ گل کرنا : زائل کرنا (آگ، شعلہ، روشنی، بصارت) : ٹھنڈا کرنا آگ یاشعلہ (جلانے والی یا روشن کرنے والی چیز کا) : آنکھوں کی روشنی زائل کرنا۔ (۲) ٹھنڈا کرنا (گرم چیز کو) ٹھنڈے پانی سے یا کسی سیال شے سے۔ (۳) خاتمہ کر دینا؛ دبا دینا : مسدود کردینا (رفتار، خواہش، حالت، وصف وغیرہ)۔ (۴) رفع کرنا؛ بجھانا؛ (پیاس کو)؛ گرم لوہے کو ٹھنڈا کردینا : برقی رو کو کم کر دینا یا روک دینا : خاموش ہوجانا : دب جانا (بحث یا گفتگو میں)۔ (۵) (عامیانہ) برباد کرنا؛ مار ڈالنا (آدمی کو) : دبا دینا؛ کچل ڈالنا۔

To quench smoking flax : آئندہ واقعات یا پیدا ہونے والی صورت ، حالت یا ترقی کو روک دینا؛ پتی سے کاٹ دینا : کسی بنتے ہوئے کام میں روڑا اٹکا دینا۔

Quench : (n) بجھادینے یا ٹھنڈا کرنے کا عمل یا ٹھنڈا کئے جانے، دبا دینے یا زائل کئے جانے کی حالت۔

Quench aging : (n) شدید درجۂ حرارت کو جلد ٹھنڈا کرکے بھرت کو کام میں لانے کے لئے سخت اور پختہ بنانا

Quench hardening : (n) شدید درجۂ حرارت کو ٹھنڈا کرکے بھرت کو سخت بنا نا۔

Quenchable : (a) بجھایا جانے کے قابل : ٹھنڈا کیا جانے کے قابل؛ بجھانے کے لائق۔

Quenchableness : (n) بجھائے جانے کے لائق ہونے کی صفت یا حالت۔ گل ہوجانے یا ٹھنڈا کئے جانے کے قابل ہونے کی صفت یا حالت۔

Quenched gap : (n) ایک قسم کا شراری فاصلہ جو ترسیلی آلے میں استعمال ہوتا ہے اور جو اس طرح بنایا گیا ہے کہ وہ برقی شرارہ کے شروع ہونے کے بعد اسے فوراً

بات یا چیز؛ انوکھی صفت۔

Queerly : (adv.) عجیب عجیب طور سے؛ انوکھے طریقے سے؛ انوکھے پن سے۔

Queerness : (n) انوکھاپن؛ عجوبہ پن؛ مزاج کی نادرستی؛ طبیعت کی خرابی؛ دوران مرض؛ انوکھی طبیعت؛ خصوصیت۔

Queest : (n) [ME. 'quyshte, quyste' OR. 'Cuscote'.] (۱) قمری۔ (۲) ایک عام یورپی کبوتر جو سائز میں یورپی فاختہ سے بڑا ہوتا ہے اور جس کے گردن کے دونوں طرف سفیدی مائل دھبے اور بازؤں کے کنارے پر سفید رنگ ہوتا ہے۔

Queet : (n) (اسکاٹستان) ٹخنے کا جوڑ۔

Quekchi : Kekchi کا متبادل۔

Quelch : (v) [By alter.] (۱) (روزہ مرہ) کچل دینا؛ کام تمام کردینا : خاتمہ کردینا۔ (۲) تمام کردینا؛ گھبرا دینا : خاموش کردینا۔ (۳) پھر پھر کرنا (کیچڑ میں چلنے یا پانی بھرے جوتوں سے چلنے کی آواز)۔

Quelea : (n) [L. Prob. fr. a native name in Africa.] (۱) افریقی بیا (چڑیا) کی ایک قسم۔ (۲)Quelea کی جنس کی کوئی چڑیا خاص کر سرخ چونچ والی پالتو چڑیا۔

Quell : (v) [OE. Cwellan.] (۱) (شاعری و بلاغت) مسخر کرنا؛ شکست دینا؛ دبا دینا۔ (۲) مٹانا؛ زائل کرنا (کسی چیز کو، کسی چیز کی حالت کو)۔ (۳)خاتمہ کردینا؛ کچل ڈالنا؛ قابو پالینا (کسی آدمی یا چیز پر) : مطیع کرلینا؛ مغلوب کرلینا۔

Quell/ Quail : (v) زیر بار ہوجانا؛ خاتمہ ہونا۔

Quell : (n) [ME. fr. quallen.] (۱) دیکھو Killing ۔ (۲)قتل : خونریزی؛ کشت و خون؛ قتل عام؛ ذبیح۔ (۳) نیز مغلوب کرنے کی طاقت (کسی بادشاہ کو)۔

Quellable : (a) برباد کئے جانے کے لائق؛ کچل دینے کے قابل؛ دبا دینے کے لائق۔

Queller : (n) [OE. Cwellere'.] برباد کرنے والا : مٹانے والا : خاتمہ کرنے والا : شکست دینے والا : مغلوب کرنے والا؛ دبا دینے والا : فرو کنندہ۔

Quellung : (n) خرد نامیہ یا جرثومہ کے غشائی غلاف کا ورم، جسم دافع یا ضد جسم کے عمل کے بعد۔

بجھا دیتا ھے۔

Quencher : (n) بجھانے والا ؛ بجھانے والی چیز ؛ (روزہ مرہ) پیاس بجھانے والی کوئی چیز ؛ کوئی پینے کی چیز: تسکین بخش مشروب۔

Quenching bath : (n) پانی ، تیل یا کوئی سیال شے جس میں گرم دھات سخت بنانے کے لئے ڈبوئی جائی۔

Quenchless : (a) جو بجھائی نہ جاسکے ؛ نہ دفع کیا جاسکے: ٹھنڈا نہ کیا جاسکے ؛ لایطفیٰ ؛ اطفانا پذیر ؛ (مجازاً) تسکین نا آشنا۔

Quenchlessly : (adv.) ٹھنڈا نہ کئے جانے کے طور پر ؛ اطفانا پذیری سے: لا لطیفی سے۔

Quenchlessness : (n) اطفانا پذیری۔

Quenchly : (adv.) بجھاکر: ٹھنڈا کرکے ؛ خاتمہ کرکے: زائل کرکے۔

Quenchness : (n) خاتمہ ؛ انطفا ؛ اِطفا پذیری۔

Quenda : (n) (۱) آسٹریلیائی مور خور کیسہ دار جانور جو وسیع علاقے میں پایا جاتا ھے۔ (۲) آسٹریلیائی شہری۔

Quenelle : (n) [unkn. origin.] (۱) کوفتہ ریزہ۔ (۲) بکری یا مچھلی کا سالن یا مسالہ دار گوشت۔

Quenouille training : (n) [quenouille f. f, ll. conwela] درختوں یا جھاڑیوں کی شاخوں کو باندھ کر مخروطی شکل میں ترتیب دینے کا طریقہ۔

Quenselite : (n) [Sw. 'quenselit'.] ایک قسم کی دھات جس کا اصلی جز سیسہ میگنیز آکسائیڈ ھے۔

Quenstedlite : (n) [G. 'quenstedtit'.] ایک قسم کی دھات جس میں آبی آہنی سلفیٹ ہو۔

Querandi/Querendi / Querendy : (n) [Sp.] (۱) نچلی پلاٹا (Palata) اور پرانا( Parana) ندیوں کے داہنے کناروں پر آباد غیر متعین زبان بولنے والی ایک قوم۔ (۲) کورنڈی قوم کا ایک رکن۔

Quercetagetin : (n) ہلکا زرد بلوری رنگ جو افریقی اور فرانسیسی گیندے کے پھولوں سے حاصل ہوتا ھے۔

Quercetagitrin : (n) ایک بلوری شکر جو افریقی گیندے کے پھول سے حاصل ہوتا ھے۔

Quercetin / Quercitin : (n) [L. quercus.] (کیمیا) زردبلوری مادہ جو کافی مقدار میں مختلف نباتات میں پایا جاتا ھے مگر اب Quercitrin کو تحلیل کرنے پر حاصل ہوتا ھے ؛ زردی بلوط ؛ بلوطین۔

Quercimeritrin : (n) ایک زرد بلوری شکر جو کپاس کے پھولوں اور پتوں میں نیز سورج مکھی میں ہوتی ھے۔

Quercitannic : (a) بلوط کی چھال سے حاصل کردہ تیزاب کا؛ تیزابی یا اس سے متعلق۔

Quercitannin : (n) [L. 'quercus'.] بلوط کی چھال سے حاصل ہونے والا تیزاب۔

Quercite : (n) [L. 'quercus'.] (کیمیا) امیٹھا بلوری الکحل جو شاہ بلوط کے پھل سے حاصل ہوتا ھے۔

Quercitol : (n) ایک شیریں بلوری پنج عنصری حلقوی الکحل $(C_6 H_7 (OH)_5)$.

Quercitrin : (n) امریکی بلوط کے رنگنے کا زرد بلوری مادہ۔

Quercitron/-oak : (n) (۱) شمالی امریکی بلوط ؛ زرد بلوط۔ (۲) اس کے اندر کی چھال جو بطور زرد رنگ استعمال ہوتی ھے اور چمڑا کمانے میں (بھی) استعمال کی جاتی ھے۔ (۳) سیاہ بلوط ؛ سیاہ بلوط کی چھال۔

Quercitron lake : (n) زرد مٹی ؛ پیوڑی ؛ ملتان مٹی ؛ گیرو۔

Quercus : (n) [L.] بلوط کی جنس ؛ سخت لکڑی والے سدا بہار درختوں یا جھاڑیوں کی ایک جنس۔

Querecho : (n) [Sp.] Lipan , Jicarilla پیرس کا شہدا خاص کر یا Mescalero کے لوگ۔

Querela : (n) [L.] (۱) (قانون) کوئی عدالتی کاروائی یاچارہ جوئی۔ (۲) استغاثہ۔

Querencia : (n) [Sp. L. 'quaerere.'] اکھاڑے یا دنگل میں ایک علاقہ جسے سانڈ کی لڑائی میں سانڈ دفاعی جنگ آدمی سے لڑنے کے لئے اپنی قبضہ میں لیتا ھے۔

Querent : (n) [L. 'quaerere, 'quaerent'.] مستفسر ؛ دریافت کنندہ ؛ خاص کر وہ جو نجومی سے مشورہ کرتا ھے۔

Querent : (n) [L. 'quaerenter, quaere'.] مستفیث ؛ مدعی۔

Querflote : (n) [G. 'quer'.] جرمنی بانسری۔

Querida : (n) [Sp.'querido'.] (خاص کر جنوب مغربی علاقے میں) معشوقہ ؛ محبوبہ ۔

Querier : (n) سوال کرنے والا؛ مستفسر ؛ سوالی ۔

Querimana / Queriman : (n) [D, Creole, kwerimena)] ایک سمندری مچھلی جس کو بجائے تین (مہرزی ریڑھ کی) جو خاص کر بڑی مچھلی میں ہوتی ہے صرف دو مہرزی ریڑھ ہوتی ہے ۔

Querimonious : (a) [med. L.'querimoniosus' f. L. 'quaerimonia'.] شکایت کا خوگر؛ شاکی ۔

Querimoniously : (adv.) عادتاً شکایت کے طور پر ؛ خو گرانہ شکایت کے طریقے سے ۔

Querimoniousness : (n) عادتاً شکایت ؛ شکایت کا عادی ہونا ۔

Querimony : (n) [L. 'quaerimonia'.] شکایت ۔

Querist : (n) [f. L 'quaerere'.] سوال کرنے والا ؛ مستفسر؛ سوالی۔

Querk : (n) (خاص طور پر روزہ مرہ) Kuirk کا متبادل۔

Querken : (v) [ME.'querkenen'.] (روز مرہ) دم گھٹنے کی سی کیفیت ہوجانا ؛ سانس رکنا ؛ دم رکنا۔

Querl : (a) (۱) گھونگریلا ؛اینٹھا ہوا ؛ بٹا ہوا (بال)۔ (۲) Curl کا متبادل ۔

Querl : (v) گھونگریلا بنانا؛ بل دار بنانا۔

Quern : (n) [OE. 'Cweorn (e).] قدیم زمانے کی غلہ پیسنے کی چکی ؛ جانتا؛ ہتھ چکی؛ چھوٹی چکی جس میں مرچ وغیرہ پیسی جاتی ہے ۔

Quernstone : (n) چکی کا پاٹ ؛ سنگ آسیا۔

Querulent /Querulant : (a) [L. 'querulent'.] (۱) غیرمعمولی طور پر شک و شبہ ظاہر کرنے اور تہمت لگانے کا عادی ۔ (۲) دیکھو Querulous ۔

Querulent : (n) شک و شبہ ظاہر کرنے والا آدمی ؛ تہمت لگانے والا شخص۔

Querulental - lential : (a) [L. 'querulatio'.] (۱)بد مزاج ؛ چڑ چڑا ؛ زود رنج ۔ (۲) عیب جو ؛ ناشکرا؛ شکوہ کرنے کا عادی ؛ خوگر شکوہ۔

Querulential : (a) (۱) شکوہ کرنے کا عادی ؛ چڑچڑا؛ بدمزاج ۔ (۲)ظاہر کرنے والی یا شکایت کرنے والی (آواز جانور کی) ۔ (۳) عیجب جو۔ (۴) شکایت کی طرح کی، شکایت جیسی (بات)۔

Querulist : (n) شکایت کرنے والا؛ مستغیث ۔

Querulity / Querulosity : (n) شکایت کرنے کی عادت ۔

Querulous : (a) [L. 'querulous'.] دیکھو Querulential

Querulously : (adv.) شکایت کے طور پر ؛ چڑ چڑے پن کے انداز سے؛ بد مزاجی سے ۔

Querulousness : (n) بد مزاجی ؛ چڑچڑا پن ؛ شکوے کا خوگر ہونا۔

Query : (n) [Anglicizing of quere Quaere.] (۱) دریافت طلب بات ، سوال ۔ (۲) ذہن میں کوئی سوال (خصوصاً جس کی نوعیت معترضانہ ہو) ؛ شبہ ؛ سوالیہ نشان یا علامت شبہ جس کا مخفف qu ہے۔ جو کسی بیان وغیرہ کی صحت یا درستی پر شبہ ظاہر کرنے کے لئے لگاتے ہیں ۔ (۳) شک و شبہ ۔ (۴) (تخفیفی صورت) Qy کی ۔

Query : (v) (۱) کوئی بات بطور سوال پیش کرنا۔ (۲) کسی چیز کے بارے میں شبہ ظاہر کرنا ۔ (۳)شک و شبہ کے ساتھ متقین اطلاع پانے یا حاصل کرنے کی غرض سے سوال کرنا، دریافت کرنا، پوچھ تاچھ کرنا ۔ (۴) سوالیہ نشان لگانا۔

Query mark : (n) (۱) علامت سوالیہ؛ استفہامیہ۔ (۲)طریق کنایت۔

Queryingly : (adv.) استفصارانہ طور پر ؛ استفساراً۔

Queryist : (n) مستفسر۔

Ques : (n) Question کا مخفف ۔

Quesadilla : (n) [Sp. dim. of 'quesada'.] پاٹی ؛ ایک قسم کی خوردنی چیز جس میں پنیر بھرا ہوا ہو۔

Quesal : Quetzal کا متبادل ۔

Quesited : (a) [med. L. 'quesitum'.] جس کی تلاش ہو یا جس کے بارے میں دریافت کیا جائے ۔

Quesited : (n) (علم النجوم) ایک شخص یا چیز جس کے بارے میں دریافت کیا جائے ۔

Quesitive : (a) استفسارانہ ؛ استفہامیہ ؛ سوال کے متعلق؛ سوالوں کا۔

Quest : (n) [OFr. 'queste'.] (۱) تلاش ؛ جستجو؛ کھوج ؛ تحقیقات ؛ تفتیش؛ نیز تلاش یا جستجو کا مقصد۔ (۲) کچھ حاصل کرنے کے لئے تلاش یا جستجو۔ (۳) خصوصاً وہ چیز (یا مہم) جس کو حاصل کرنے کے لئے یا سر کرنے کی غرض سے قرون وسطیٰ کے مشہور سورما جایا کرتے تھے؛ سورما جو ایسی مہم یا معرکے میں حصہ لیتے تھے۔ (۴) (مجازاً) شکار کی تلاش جو شکاری کتے کیا کرتے ہیں؛ شکاری کتوں کو شکار کی تلاش کے لئے چھوڑنا۔ (۵) کتے کا خاص قسم سے بھونکنا جب شکار نظر آجائے۔ (۶) خیراتی رقوم یا عطیات کی فراہمی مذہبی کاموں کے لئے (رومن کیتھولک کلیسا)۔ (۷) سرکاری تحقیقات۔

In quest of : کسی شخص یا چیز کی تلاش میں۔

Quest : (v) [OFr. 'quester.'] (۱) (شکاری کتے کا) شکار تلاش کرنا یا اس کی جستجو کرنا (aboutکے ساتھ)۔ (۲) (جانور کا) غذا کی تلاش میں ادھر ادھر پھرنا۔ (۳) (شکاری کتے کا) شکار دیکھ کر عجیب عجیب طور سے بھونکنا ؛ آواز دینا ؛ بھونکنا (کتے کا خوف یا اشتیاق میں)۔ (۴) (آدمی کا) کسی چیز کی تلاش اور جستجو میں ادھر ادھر مارے پھرنا ؛ سرگرداں ہونا۔ (۵) (مذہبی امور کے لئے) خیرات یا عطیہ مانگنا (رومن کیتھولک کلیسا)۔ (۶) کسی چیز کی کھوج لگانا ؛ کوئی چیز تلاش کرنا ؛ ڈھونڈ نکالنا؛ تلاش کرلینا ؛ تلاش میں ہونا۔ (۷) مطالبہ کرنا ؛ مانگنا ؛ طلب کرنا۔

Quester : (n) جویا ؛ جوئندہ ؛ متلاشی ؛ متجسس۔

Questeur : (n) [F. fr. L. 'quaestor'.] فرانسیسی پارلیمنٹ کے دو ایوانوں میں سے ایک کے تین افسران مالیات یا نمائندے جو اراکین سینٹ کی ادائی اور اخراجات حساب کے ذمہ دار تھے۔

Questhouse : (n) کسی کلیسائی حلقے میں وہ کان جس میں قانونی تحقیقات کی جائے۔

Questingly : (adv.) جویانہ طور پر؛ دریافت کرتے ہوئے ؛ تلاش کرتے ہوئے۔

Questio : (n) [L.'quaesitus'.] رومن قانون کے مطابق کسی مجرم کی سزا یا اس پر مقدمہ۔

Question : (v) [Afr. 'questium. 'L. quaetio.] (۱) سوال کرنا ؛ پرسش کرنا ؛ استفسار کرنا۔ (۲) حجت اٹھانا ؛ بحث نکالنا ؛ ایراد یا اعتراض کرنا ؛ شک کرنا۔ (۳) جرح کرنا ؛ پوچھ گچھ کرنا ؛ (کسی امر کی عدالتی تحقیقات کے سلسلے میں) سوال و جواب کرنا؛ کسی بات پر شبہ ظاہر کرنا یا مباحثہ کرنا۔ (۴) (کسی عجیب حادثہ طبعی یا واقعات کا) تفحص کرنا؛ جانچ کرنا ؛ دریافت کرنا؛ جاننے کی کوشش کرنا؛ ملزم ٹھہرانا ؛ الزام دینا۔ (۵) اعتراض کرنا (شک کی بنا پر)۔

I do not question : مجھے کوئی شک نہیں ؛مجھ کو یقین ہے۔

It cannot be questioned : یہ یقینی ہے۔

Question : (n) [Fr. 'questionner'.] (۱) دریافت ؛ پوچھ گچھ؛ کسی مسئلہ کے متعلق استفسار؛ تحقیقات؛ کسی مشتبہ یا مشکوک بات پر بحث مباحثہ ؛ اعتراض۔ (۲) (کسی شخص سے) دریافت ؛ سوال (کسی بات کے لئے) ؛ خاص کر عدالتی تحقیقات کے سلسلے میں اقبال جرم کے لئے کسی شخص کو تکلیف دینا۔ (۳) سوال؛ استفسار ؛ استفہام ؛ تحقیقات ؛ جملہ سوالیہ؛ موضوع بحث ؛ مسئلہ۔ (۴) کسی مسئلے پر سوالیہ اظہار بیان جس پر بحث و تمحیص کی جائے یا تفتیش کی جائے ؛ کوئی موضوع جو کم و بیش مشکل یا غیر متیقن ہو خاص کر کسی جلسے میں یا اسمبلی میں (خصوصاً پارلیمنٹ میں) زیر بحث ہو۔ (۶) دو جماعتوں میں وہ مسئلہ ، قضیہ یا موضوع جو زیر بحث ہو۔ (۷) مقدمہ (جس کے متعلق بحث کرنی مقصود ہو)۔ (۸) کوئی دریافت طلب بات۔

A difficult question : ایک دشوار سوال، بحث، مسئلہ (جس کا حل کرنا، سمجھنا یا جواب دینا مشکل ہو)۔

Beyond (all) question : بلاشبہ ؛ یقیناً۔

In question : زیر بحث (مسئلہ)۔

It is question of : اصل مسئلہ یہ ہے۔

Leading question : اہم مسئلہ۔

Out of the question : خارج از بحث۔

Previous question : (پارلیمنٹ) سوال پیش از پیش جو اس غرض سے کیا جائے کہ اصل مسئلے پر ووٹ لئے جانے کی نوبت نہیں آئے۔

That is not the question : یہ امر غیر متعلق ہے ؛ سوال یہ نہیں ہے۔

The person in question : شخص زیر بحث۔

The question : مخصوص قابل غور مسئلہ۔

To beg the question : شبہ کی بنا پر سوال اٹھانا۔

To call in question : عدالتی تحقیقات کرنا؛ زیر بحث لانا؛ کسی امر کے جواز پر شبہ ظاہر کرنا۔

To make no question : مان لینا؛ قبول کرلینا؛ اعتراف کرلینا۔

To put a question : کسی سے سوال کرنا؛ دریافت کرنا۔

To put the question : (کسی جسلے میں بحث و مباحثے کے بعد کسی تجویز کو) رائے شماری کے لئے پیش کرنا۔

To raise a question : (کسی معاملے یا بات کی صداقت حجت کے متعلق) ؛ بحث اٹھانا؛ حجت نکالنا؛ ایراد کرنا۔

Question and answer : (n) سوال و جواب (امتحان یا تحقیقات کا طریقہ)۔

Question-begging : (a) اقتراح المسئول کے نقص سے متعلق ؛ کوئی مفروضہ جس کی صحت مشکوک ہو۔

Question-begging (n) غیر صحیح اور مشکوک مفروضہ۔

Question mark/-stop : (n) علامت سوالیہ ؛ استفہامیہ۔

Question master : (n) ریڈیو کے سوال و جواب کے پروگرام کا صدر۔

Question of fact : (n) امر واقعہ تحقیق طلب۔

Question of law ; (n) (۱) دیکھو Issue of law ۔ (۲) قانونی مسئلہ۔

Question of privilege : (n) مجلس وضع قوانین کے حقوق کے متعلق یا اس کے کسی رکن کے حقوق سے متعلق مسئلہ۔

Question time : (n) پارلیمنٹ میں وہ اوقات جن میں اراکین کو حق حاصل ہے کہ وزرا سے ان کے متعلقہ شعبوں سے متعلق سوالات پوچھیں ؛ سوال کا وقت۔

Questionability : (n) قابل گرفت حالت، شک یا اعتراض۔

Questionable : (a) سوال یا اعتراض کئے جانے کے قابل؛ مشتبہ ؛ قابل گرفت ؛ غیر متیقن۔

Questionableness : (n) قابل اعتراض ہونے کی حالت۔

Questionably : (adv.) قابل اعتراض طریقے پر؛قابل اشتباہ صورت سے۔

Questionary : (n) سوال کا مجموعہ ؛ سوال نامہ (خاص کر معلومات حاصل کرنے کے لئے)؛ سوال کنندہ ؛ پوچھ گچھ کرنے والا ؛ مستفسر۔

Questionary : (a) استفسارانہ۔

Questionee : (n) جس سے پوچھ تاچھ کی جائے ؛ جس پر شبہ ظاہر کیا جائے ؛ اعتراض کیا جائے۔

Questioner : (n) سوال کرنے والا شخص ؛ سوالی شخص ؛ مستفسر آدمی ؛ دریافت کنندہ ؛ پوچھنے والا شخص ؛ مستفسر ؛ استفسار کرنے والا شخص۔

Questioning : (a) پوچھ گچھ کرنے والا ؛ متجسس ؛ جویا؛ سوال سے متعلق۔

Questioning : (n) سوال کرنا ؛ سوال کے ذریعے جانچ ؛ تحقیقات؛ استفسار؛ استفہام ؛ پوچھ گچھ۔

Quesioningly : (adv.) مستفسرانہ طریقے سے؛ بطور سوال۔

Questionist : (n) (۱) حجتی (خاص کر مذہبی معاملات میں)؛ عادتاً معترض۔ (۲) (کیمبرج اور ہارورڈ) وہ انڈر گریجویٹ جس کی تعلیم آخری ٹرم میں ہو ؛ بی۔ اے کی ڈگری سے قبل۔

Questionless (a) نا قابل سوال ؛ نا قابل بحث ؛ جس میں کسی شبے کو دخل نہ ہو ؛ بلاشبہ ؛ یقینی۔

Questionless : (adv.) بلاشبہ ؛ کسی شک و شبہ ؛ کے بغیر۔

Questionlessly : (adv.) یقینی طور پر ؛ بلاشبہ طور پر۔

Questionnaire : (n) [Fr. 'questionner'.] (۱) عمومی سوال نامہ خاص کر سرکاری تحقیقات میں۔ (۲) (سیاسیات) سوال نامہ ؛ استفسار نامہ۔ (۳) سوال نامے کا کاغذ۔ (۴) سوال نامے کے ذریعے لیا ہوا جائزہ۔

Questionnaire : (v) معلومات فراہم کرنے کی غرض سے سوال نامہ جاری کرنا۔

Questman : (n) (۱) تحقیقاتی کمیٹی کا ایک رکن جو کسی امر کی سرکاری تحقیقات کے لئے مقرر کیا گیا ہو۔ (۲)کلیسائی نگراں کا معاون؛ وہ شخص جو کلیسائی نگراں کی معاونت کے لئے منتخب کیا جائے۔ (۳) وہ

جس کو قانونی طور پر کلیسا کے فنڈ کی فراہمی کا اختیار حاصل ہو۔

**Questor : (n)** [L. 'quaestor'.] (۱) پوپ یا بشپ کا مقرر کردہ عہدہ دار یا افسر جو گرجے میں عطیہ دینے والوں کو معافی دیتا تھا : معاف کرنے والا۔ (۲) (فرانس میں) قومی اسمبلی کے خزانچیوں میں سے ایک ۔(۳) (اطالیہ میں) داروغۂ پولیس ۔

**Quet : (n)** [origin unkn.] ایک قسم کی تنگ منقار چڑیا ۔

**Quetch/ Quitch : (v)** [OE. 'Cwecean.] (۱) ہلنا : حرکت میں آنا: جسمانی تکلیف کا اظہار ہونا : آواز کے ذریعہ بے چینی کا اظہار ہونا۔ (۲) خاموشی دور کرنا۔

**Quete : (n)** [Fr.] روپے کی فراہمی (بازاری گوئیوں یا گشتی تماشا کرنے والوں کو دینے کے لئے)۔

**Quetsch : (n)** [G. dial (alsace) 'quetsch'.] ابالے ہوئے آلوچہ کے عرق سے کشید کی ہوئی پھیکی سفید السامی برانڈی ۔

**Quetsch : (n)** [MHG. 'quetsche'.] (۱) ایک بڑی ناند یا حوض جس میں بیلن (رولر) لگا ہو جس سے کپڑے یا سوت پر کیمیائی محلول ڈالا جائے ۔ (۲) ناند یا حوض کا کوئی ایک بیلن ۔

**Quetzal/ Quezal/ Quesal : (n)** [Amer.Sp. f. Nahuatl.] (حیوانیات) سبزدُم : لانبی چمکیلی دم ۔

**Quetzal bird : (n)** مرکزی امریکا کی ایک لانبی چڑیا (چمکیلی دم والی)۔

**Quetzal dance : (n)** میکسیکو کے باشندے کا ایک طویل رقص۔

**Queue : (n)** [Fr. 'queue' L. 'Cattada'.] (۱) ایک چوپائے کی دم۔ (۲) گندھے ہوئے بالوں کی چوٹی یا لڑی جو پیچھے لٹکتی ہو : گیسوئے بافتہ ۔ (۲) قطار (آدمیوں کی ، جو اپنی باری سے آگے بڑھنے کے لئے انتظار کرتے ہیں جیسے ٹکٹ گھر وغیرہ کے سامنے): نیز گاڑیوں کی قطار ۔ (۳) بھالے یا نیزے کے کندے (دستے) کا محافظ (جو اس کو خراب ہونے سے بچائے)۔

**Queue : (v)** (۱) گندھے ہوئے بالوں کو چوٹی یا لڑی کی کی شکل میں لٹکانا : چوٹی گوندھنا۔ (۲) قطار میں کھڑا ہونا : قطار بنانا یا باندھنا۔

**Queuer : (n)** (۱) چوٹی گوندھنے والا ۔ (۲) قطار میں کھڑا ہونے والا : قطار بنانے یا باندھنے والا ۔

**Quevenn's iron : (n)** خالص لوہے سے تیار کی ہوئی مقوی دوا؛ کشتۂ آہن۔

**Quey : (n)** [ME. 'quy, quee, of scand origin.] (روزہ مرہ برطانیہ) دیکھو Heifer

**Queyn : (n)** Quean کا متبادل۔

**Quezon city : (a)** (۱) Quezon city ، فلپائن کی راجدھانی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) Quezon city کی طرح کا یا وہاں کے مروج طرز کا۔

**Qui-hy : (n)** [Urdu 'Koihai'.] اینگلو انڈین ۔

**Quia quia : (n)** [Amer Sp. 'quiaquia'.] ایک قسم کی چھوٹی مچھلی۔

**Quibble : (n)** [L. 'quibus'.] (۱) ضلع جگت : (لفظی) تلازمہ : زبان بازی : ایہام گوئی: سخن سازی : مغالطہ دہی (خصوصاً ایسی دلائل جن کا انحصار محض الفاظ کے ایہام پر ہو) کنایہ: لفظی الٹ پھیر : فقرہ بازی : لفظی الٹ پھیر کا استعمال ۔

**Quibble : (v)** (۱) ضلع جگت بولنا : فقرہ بازی کرنا : باتیں بنانا: مغالطہ دینا : لفظی الٹ پھیر کرنا : سخن سازی کرنا: اعتراض کرنا : نکتہ چینی کرنا: بحث و مباحثہ کرنا : تنقید کرنا ۔

**Quibbler : (n)** تلازمہ گو : فقرہ باز : سخن ساز : مغالطہ دینے والا۔

**Quibbling : (n)** فقرہ بازی : سخن سازی : جگت بازی۔

**Quibbling : (a)** فقرہ بازی کا؛ لفظی الٹ پھیر کا۔

**Quibblingly : (adv.)** فقرہ بازی کے طور پر : سخن سازی سے : جگت بازی سے : لفظوں کے الٹ پھیر سے ۔

**Quica : (n)** [Pg. quia f . Tupi.] (۱) دیکھو Four-eyed opossum ۔ (۲) ایک قسم کا تھیلی دار دودھ پلانے والا چہار چشمی جانور جو پانی میں یا درختوں پر رہتا ھے ۔

**Quiche : (n)** [Sp. 'quiche' of American origin.] (۱) جنوب مرکزی گوئٹیمالا (Guatemala) کے امریکی ہندوستانی : ان لوگوں میں کا ایک فرد ۔ (۲)کوئچ کے لوگوں کی زبان ۔

**Quiche : (n)** [F. f. G. dial.] سور کے سکھائے ہوئے گوشت کے ٹکڑے چھڑک کر اور دانے کی شکل میں پنیر اور کسٹرڈ بھر کر پکایا ہوا پیسٹری کیک ۔

Quichoid : (n) گوئٹمالا (Guatemala)کے میان (Mayan) ، السالویڈ اور میکسیکو کی لسانی ذیلی شاخ۔

Quichua : Quechua کا متبادل۔

Quichuan : Quechenکا متبادل۔

Quick : (a) [OE. 'Cwick'.] (۱) ذکی : سریع الحس: تیز : تنک مزاج۔ (۲) (نباتیات) زود نمو (پودے، خاص کر خار داری جھاڑی وغیرہ)۔ (۳) (کان کنی) خام دھات کی (زرخیز کان)۔ (۴) نفع بخش (سرمایہ)۔ (۵) تیزی سے جلنے والا (چولھا وغیرہ) : تیز بھڑکنے والی (آگ)۔ (٦)تیزی سے بلا تاخیر کام کرنے والا (آدمی)۔ (۷)تیز فہم : تیز آنکھ اور کان والا : عقل و ایجاد میں تیز : پھرتیلا : تیز رو : تیز (حرکت) : تیزی اور سرعت سے انجام پانے والا (کام)۔ (۸)تیز رواں : بہتا ہوا (جھرنا)۔ (۹) جلد ختم اور مکمل ہوجانے والا (کام)۔ (۱۰)نوک دار زاویے سے مڑنے والا : جھکنے والا۔ (۱۱)زندہ : جاندار۔ (۱۲) حاملہ عورت ایسی حالت میں پہنچی ہوئی جب جنین کی حرکت محسوس ہوسکے۔ (۱۳) انتہائی جلد باز۔

Quick : (n) [ME. 'Quike'.] (۱) دیکھو Couch Grass. (۲)(نباتیات) نجیل : دوب : بید گاہ۔

Quick : (adv.) [ME. 'Quik'.] تیزی سے : فوری طور پر۔

Quick : (n) (۱) کھلے ہوئے خام گوشت کی انتہائی ذی حس جگہ یا حصہ۔ (۲) ناخن یا پاؤں کے انگوٹھے کے اندر کا انتہائی ذی حس گوشت۔ (۳) گٹا ، گوکھرو یا صلابت جلد کے نیچے کا انتہائی ذی حس گوشت۔ (۴) زخم کا انتہائی ذی حس حصہ۔ (۵) کسی فرد کے انتہائی اندرونی احساسات ، تاثرات۔

He bites his nails to the quick : بگڑ کر : غصہ ہو کر ناخن چباتا ہے۔

Probed it to the quick : نازک اور حساس حصۂ جسم (یا احساسات) تک گہرا کرید : دکھتی رگ پکڑ لی۔

The insult stung him to the quick : اس توہین سے گویا اس کے بہت گہرا ڈنک لگا : گوشت کے نازک حصے تک ڈنک چبھا۔

The quick : (۱) جیتا جاگتا : زندہ سلامت (عموماً جمع میں اور The dead کے ساتھ استعمال ہوتا ہے)۔ (۲) سدا بہار پودے خصوصاً سفید پھول والی خاردار جھاڑی۔ (۳) جسم کے کسی حصے کا نرم اور حساس گوشت (مثلاً ناخن کے نیچے کا) : زخم کا نازک حصہ۔

To the quick : (۱) (مجازاً) (آدمی سے متعلق) اذیت دیا ہوا : پریشان کیا ہوا : زخم خوردہ۔ (۲) (استعارةً) چیزوں سے متعلق خاص (غیر مادی) مرکزی : ناگزیر یا بہت اہم حصہ۔

Quick assets : (n) نقد : قابل وصولی حسابات : (بقایہ جات) اور دوسری املاک باستثنائے اشیائے مندرجہ فہرست۔

Quick bead : (n) جوڑ کی سطح کے ساتھ ہموار مہرہ۔

Quick-beam : (n) [OE. 'Cwicbeam'.] (اسکاتستانی اور شمالی انگلستان) ایک پہاڑی درخت اور اس کا پھل۔

Quick-beam : (n) ایک قسم کی گھاس۔

Quick-bread : (n) خمیری روٹی۔

Quick-break : (a) برقی دور کو جلد اور خود کار طور پر توڑ دینے والی۔

Quick-change : (a) (۱) ڈرامے میں وہ اداکار جو جلد جلد لباس بدلے یا روپ بھرے۔ (۲) جلد تبدیلیاں لانے والا یا جو تبدیلی کے لئے موزوں ہو یا جلد تبدیل ہو رہا ہو۔

Quick-change : (v) روپ بدلنا : (نیز مجازاً)۔

Quick-change artist : (n) ماہر بہروپیا : ماہر فن کار : ایک چیز کو دوسری چیز میں تبدیل کرنے والا ایک شاطر شخص خاص کر ایک اداکار جو لباس تبدیل کرنے اور بہروپ میں ماہر ہے۔

Quick-decline : (n) تاریخ کے قلمی درختوں کی ایک بیماری۔

Quick drink : (n) ایک گھونٹ میں شراب پی جانا۔

Quick-eared : (a) باخبر : ہر بات کی خبر رکھنے والا : سن گن لینے والا۔

Quick-eyed : (a) ہوشیار : تیز فہم : ہر چیز کو جلد دیکھ لینے والا : تیز بیں۔

Quick-fading : (n) سریع الزوال : سیمابی : نا پائیدار : جلد اڑنے یا دھندلا ہو جانے والا (رنگ)۔

Quick-fire : (n) ایک قسم کی توپ جو مسلسل تیزی کے ساتھ گولے پھینکے : تیز کار : شتاب انداز۔

Quick-firer : (n) زود کار بندوق ۔

Quick-firing : (a) مسلسل تیزی سے گولے پھینکنے یا فائر کے لئے موزوں۔

Quick-freeze : (a) (۱) کھانے کو فوری طریقے سے برف میں رکھ کر اس طرح محفوظ رکھنا کہ اس کی خاصیت، مزا اور سواد قائم رہے : کسی چیز کو برف میں رکھ کر محفوظ کرنا۔ (۲) کسی چیز کا برف میں محفوظ ہونا ۔

Quick freeze/ -Freezer : (n) دیکھو Freezer

Quick frozen : (a) فوری طور سے برف میں رکھ کر محفوظ کیا ہوا (کھانا) ۔

Quick-grass : (n) بیدگاہ : دوب ۔

Quick-hedge : (n) جھاڑیوں کا احاطہ : راستہ روک جھاڑیاں ۔

Quick in the hand : (n) دیکھو Jewel weed

Quick lime : (n) [late ME.] (کیمیا) خام چونا : تازہ چونا ۔

Quick lunch : (n) کھانا جو فوری طور پر مہیا کیا جائے یا جو تیار ہو سکے : ما حضر اور فوری طور پر کھایا جائے ۔

Quick march : (a) (۱) (فوج) تیز رفتار : تیز قدم ۔ (۲) کوئک مارچ: قدم بڑھا کے چلنے کا حکم جو ان الفاظ میں فوج کو دیا جاتا ہے ۔

Quick match : (a) روئی کی بتی جو آتش گیر مادے سے تیار کی گئی ہو۔

Quick one : (n) الکحلی مشروب جو تیزی سے پی لی جائے (ایک سانس میں) ۔

Quick oven : (n) (۱) دیکھو Hot oven ۔ (۲) گرم چولھا ۔

Quick return : (n) مشینی اوزار کے استعمال کی ایک ترکیب جس سے کاٹنے کی ضرب سے واپسی (رد عمل) ضرب زیادہ تیز کی جا سکتی ہے ۔

Quick-setting : (a) جو اس طرح بنایا گیا ہو کہ جلد جم جائے یا بیٹھ جائے ۔

Quick-sighted : (a) تیز نظر : ہوشیار ۔

Quick-sightedness : (n) تیز نظری : ہوشیاری ۔

Quick step/ Quickstep : (n) (۱) چلتی گت ۔ (۲) ایک قسم کا تیز رقص چھوٹے قدموں کے ساتھ : فوجی قدم کی طرح تیز ہونا (گانے میں) ۔

Quick stick : (adv.) تیزی سے : جلدی سے : عاجلانہ : سرعت سے : بلا تاخیر ۔

Quick study : (n) (۱) وہ شخص جو کسی کام کے لازمی طور طریقوں کو جلد سیکھ لے ۔ (۲) خاص کر وہ اداکار یا مغنّی جو حیرت انگیز تیزی کے ساتھ فن کے سیکھنے کی صلاحیت رکھتا ہو ۔

Quick-tempered : (a) تند مزاج : جھلا : چڑ چڑا ۔

Quick time : (n) (فوج) معیاری وقت یا رفتار : فوجی رفتار کی شرح برطانیہ کی فوج کی) ۔ اب ۱۲۸ قدم (۳۳ انچ فی قدم) جو ۱۱۸ گز کے برابر ہے) ۔ ایک منٹ میں یعنی ساڑھ گھنٹے میں ایک میل کی رفتار یا چار میل ایک گھنٹے میں طے کئے جائیں ۔

Quick to take offence : (n) جلد خفا ہو جانے والا : بگڑ جانے والا ۔

Quick trick : (n) (۱) (تاش کا کھیل) تاش کا وہ پتا جو کھیل کے پہلے یا دوسرے دور میں ہاتھ بنا لے ۔ (۲) تاش کا یکہ یا بادشاہ ۔ (۳) تاش کے کھیل میں جو ہاتھ بنایا جائے ۔

Quick water : (n) (۱) پارہ کے نائٹریٹ کا محلول جو طلاکاری میں استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) جھرنے کا وہ حصہ جس میں دھارا یا بہاؤ بہت تیز ہو : مصنوعی بہاؤ یا دھارا یا ابلتا ہوا پانی : اچھلتی ہوئی کشتی کے ٹھیک عقب میں ۔

Quick-witted : (a) تیز فہم : بہت جلد باتوں کو سمجھنے والا : حاضر جواب : ذہین : طبّاع : چالاک ۔

Quick-wittedly : (adv.) تیز فہمی سے : حاضر جوابی سے : طباعی کے ساتھ : چالاکی سے : ذہانت سے ۔

Quick-wittedness : (n) تیز فہمی : ذہانت : ہوشیاری : تیز فہم ہونے کی حالت یا صفت ۔

Quicken/ -tree : (n) [ME. 'Quicken'.] (۱) پہاڑی درخت اور اس کا پھل ۔ (۲) Service tree ایک درخت جس کا پھل گول اور سیب نما ہوتا ہے اور خوب پک جانے پر غذا کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے ۔ (۳) دیکھو Rowan tree ۔

Quicken : (v) (۱) اندازہ کرنا : چلانا : جان ڈالنا ۔ (۲) تر و تازہ کرنا : جوش یا ہمت دلانا : اُکسانا : (کسی آدمی یا چیز کو) طاقت بخشنا ۔ (۳) دوڑانا : عجلت کرنا : تیز تر کر دینا

یا کرانا۔ (۴) حرکت جنین کے زمانے (یا حالت) تک پہنچانا (حاملہ کا)۔ (۵) (آگ) روشن کرنا؛ جلوانا یا جلنے میں مدد دینا۔ (۶) زندگی پانا؛ زندہ ہونا۔ (۷) (مجازاً) جاندار جیسی حالت میں ہونا؛ چمکیلا یا چمک دار ہونا۔ (۸) تیز فہم ہونا۔ (۹) بنانا (خم دار یا تیز تر)۔

Quickening : (n) [ME.] رحم میں جنین کی پہلی حرکت جسے ماں محسوس کرتی ہے عام طور پر حمل کی درمیانی مدت سے کسی قدر قبل۔

Quickenig : (a) [ME.] جوش اور ہمت دلانے والا؛ جان ڈالنے والا۔

Quickening liquid : (n) پارہ کے نمک کا محلول۔

Quickhatch : (n) الورین؛ امریکا کا ایک گوشت خور دودھ پلانے والا جانور (نیولے کی طرح کا مگر اس سے بڑا ہوتا ہے)۔

Quickie/ Quicky : (n) (۱) جلدی میں کیا ہوا کام۔ (۲) جلد اور ارزاں تیار کیا ہوا فلم یا ڈراما۔ (۳) جلدی لکھی جانے والی اور شائع ہونے والی کتاب یا دوسری تصنیف و تالیف؛ جلدی میں سوچا اور عمل میں لایا ہوا پروگرام؛ جلد بازی کی گشت یا دوسری سرگرمی۔ (۴) مزدوروں کی اکثر اچانک مختصر مدت کی ناجائز ہڑتال۔ (۵) الکحلی مشروب؛ دیکھو Quick one۔

Quickly : (adv.) تیزی سے؛ جلدی سے؛ عاجلانہ؛ سرعت سے؛ بلا تاخیر۔

Quickner : (n) زندہ کرنے یا جان ڈالنے والا۔

Quickness : (n) (۱) ذکاوت؛ تیز فہمی؛ حاضر دماغی؛ طبّاعی؛ ذہانت۔ (۲) پھرتی؛ چالاکی؛ چستی۔ (۳) تیزی؛ تیز رفتاری؛ سرعت؛ زود روی؛ زیرکی۔ (۴) زود رنجی۔ (۵) تیز ہونے کی حالت یا صفت۔

Quicksand:(n) (۱) دھسانی ریت؛ چور ریت؛ ریگ رواں۔ (۲) (مجازاً) (عموماً چیزوں کے متعلق) جلد جذب کر لینے والا؛ جاذب؛ ناقابل اعتبار خاصیت والی چیز؛ دلدل۔

Quicksandy : (a) دھسانی ریت والا؛ ریگ رواں۔

Quickset : (n) (۱) (جمع میں) پودوں کی ٹہنیاں جو کاٹ کر زمین میں لگ جانے کے لئے گاڑ دی جاتی ہیں، خاص کر سفید خاردار پودوں کی یا دوسری جھاڑیوں کی ٹہنیاں جن سے احاطے بنائے جاتے ہیں۔ (۲) ایک ایسا ٹکڑا یا کٹی ہوئی ٹہنی۔ (۳) قلمی جھاڑیوں کے لگانے کا سامان۔

Quickset : (a) جھاڑی کا؛ زندہ پودوں کا بنا ہوا (احاطہ)۔

Quickset hedge : (n) (خاص کر برطانیہ) جھاڑی یا گنجان جھاڑیاں جو بہ خیال آرائش لگائی جاتی ہیں یا حد بندی کے نشان کے طور پر یا مخصوص طور پر جو انگلش خاردار جھاڑی سے بنایا گیا ہو۔

Quicksilver : (n) [OE. Cwic-seolfor.] (۱) زیبق؛ پارہ؛ سیماب (عنصر دھات)۔ (۲) سیماب سے مشابہ کوئی چیز۔

Quicksilver : (a) (۱) سیماب سے مشابہ؛ سیماب نما۔ (۲) دیکھو Mercurial۔ (۳) سیمابی۔

Quicksilver : (v) سیماب ملا کر رنگ چڑھانا (خاص کر آئینہ کی پشت پر)۔

Quicksilver rock : (n) چتکبرا جیسا پتھر۔

Quicksilver vermilion : (n) شنگرف؛ سیندور۔

Quicksilver water : (n) پارہ کے نائٹریٹ کا محلول جو طلاکاری میں استعمال ہوتا ہے۔

Quicksilver weed : (n) (۱) دیکھو Earlymeadow rue۔ (۲) ایک قسم کا قدیم اسپند۔

Quicksilvering : (n) وہ ملغم جو بعض آئینوں کی سطح کو عکاس بناتا ہے۔

Quicksilvery : (a) (۱) سیمابی؛ سیماب سے مشابہ۔ (۲) دیکھو Mercurial۔

Quickthorn : (n) عام یوروپین خاردار جھاڑی جس کے پھول سفید گلابی یا سرخ اور پھل انگور کی شکل کے گہرے سرخ ہوتے ہیں۔

Quicky : (n) Quickie کا متبادل۔

Quicumque vult : (n) [L.] اتھانیسیس (اسکندریہ کا اُسقُف اعظم بہ زمانۂ قسطنطین) کا مذہبی عقیدہ جس کے ابتدائی کلمات یہ تھے۔

Quid / Kwid : (n) [L.] (عامیانہ) ایک اشرفی؛ ایک پونڈ؛ اسٹرلنگ۔

At two quid a week : دو پونڈ فی ہفتہ کے حساب سے۔

Quid : (n) (۱) (امریکا) ایک نام جو ریپبلیکن پارٹی کے حصے کو ۱۸۰۵ء میں دیا گیا تھا۔

Quid : (n) کسی چیز کا ایک ٹکڑا (عام طور پر تمباکو کا) جو منہ میں لیا جا سکے، کھایا اور چبایا جا سکے : نسوار۔

Quid : (v) (۱) تمباکو کھانا : تمباکو چبانا۔ (۲) (گھوڑے کا) نصف چبائے ہوئے غذا کو منہ سے گرا دینا : جگالی کرنا : پاگڑ کرنا۔

Quid : (n) [ME. 'Quide'.] (۱) کسی چیز کا ٹکڑا، کسی نرم چیز کی ڈاٹ چبانے کے لئے نہ کہ نگل جانے کے لئے : خاص کر چبانے والے تمباکو کا ٹکڑا کانٹا یا انٹا۔ (۲) تمباکو کانٹا : نسوار۔ (۳) جگالی۔

Quid : (n) [L.] کوئی چیز جو کسی دوسری چیز کے لئے دی گئی یا لی گئی ہو۔

Quid /Quidded / Quidding/ Quids : (v) (گھوڑے کا) منہ سے چبائی ہوئی غذا نکال کر گرا دینا۔

Quid pro/ quo : (n) [L.] (۱) ادل بدل۔ (۲) معاوضہ : بدل : تلافی میں دی ہوئی چیز : کوئی چیز دی گئی یا لی گئی ہو (کسی چیز کے عوض)۔ (۳) ایک چیز کی جگہ دوسری چیز کا غلط استعمال۔

Must get a quid pro/ quo : معاوضہ ملنا چاہئے (جو چیز دی، اس کا) : کوئی دی ہوئی یا لی ہوئی چیز کسی چیز کے لئے۔

Quiddative / Quidditive : (a) کسی چیز کی لازمی صفت کا یا اس سے متعلق۔

Quidder / Quiddor : (n) گھوڑا جو منہ سے چبائی ہوئی غذا اُگل دیتا ھے : جگالی کرنے والا گھوڑا۔

Quiddit : (n) [L. 'Quidditas'.] چست فقرہ بازی۔

Quidditas : (n) (۱) کسی چیز کی ماہیت : خاصہ : جوہر : اصلیت : وجہِ امتیاز : جس سے کوئی چیز تیار ہوتی ہو : کسی چیز کی قطعی شکل : عجیب ادنیٰ قسم کی وضع قطع؛ (ظرافت میں) لطافت۔ (۲) باریک بینی : مو شگافی : لفظوں کا الٹ پھیر۔ (۳) فقرہ بازی : مغالطہ دہی : سخن سازی : لفاظی : ادنیٰ بات : بولی ٹھولی : تلازمہ: جگت بازی کا رجحان : بحث میں اچھی نکتہ چینی : نکتہ آفرینی۔

Quidditative : (a) دیکھو Quiddative

Quiddity : (n) [med. L. 'Quidditus'.] دیکھو Quidditas

Quiddle : (v) (۱) معمولی طور پر گفتگو : بحث یا تقریر کرنا۔ (۲) (کسی کے ساتھ) وقت ضائع کرنا (فضول باتوں میں)۔

Quiddle : (n) نازک مزاج شخص : نک چڑھا شخص۔

Quiddler : (n) تنک مزاج شخص : نازک مزاج شخص۔

Quidnun : (n) [L.'Quid'.] لپاڑیا : گپّی : باتونی : باتیں بنانے والا : شہر خبرا : عادتاً ہر طرف کی جھوٹی سچی خبریں لانے اور بیان کرنے والا۔

Quie brancha / -branacha : (n) [Amer. Sp.] Quibracho دیکھو

Quiesce : (v) [L. 'Quiescere.'] خاموش ہو جانا : چپ ہو جانا۔

Quiescence : (n) [L. 'Quiescer'.] (۱) ساکن یا غیر متحرک ہونے کی حالت : خاموشی۔ (۲) اس طرح کی مثال : وقفہ : قرار۔

Quiescency : (n) (۱) اطمینان : راحت۔ (۲) سکون : خاموشی : تعطیل۔

Quiescent : (a) [L. 'Quiescer'.] (۱) ساکن : غیر متحرک : خاموش: حروف غیر ملفوظ۔ (۲) معطل : خوابیدہ : جامد۔

Quiescent : (n) خاموش حرف : غیر ملفوظ حرف (جو لکھا جائے مگر پڑھا نہ جائے)۔

Quiescently : (adv.) خاموشی سے : وقفے کے ساتھ : غیر متحرک طور پر : خاموش طور پر۔

Quiet : (a) [OFr. 'Quiete'. L. 'Quietus'.] (۱) بغیر آواز یا حرکت کے : خاموش : پر سکوت : پر سکون : غیر متحرک : صامت۔ (۲) کم آواز یا حرکت کا : چپ چاپ : عادتاً یا فطرتاً پر امن : شور و غل کا مخالف : آہستہ : (جانور) نیک۔ (۲) نرم : مسکین : سست (طبیعت)۔ (۳) (لباس، رنگ وغیرہ) سادہ : صوفیانہ : جو بھڑکیلا نہ ہو۔ (۵) خفیہ : چھپا ڈھکا : پوشیدہ : صورت بدلے ہوئے : غیر مزاحم : غیر نمایاں : بے غل و غش : ہنگامے یا مداخلت سے دور یا الگ۔ (۶) مطمئن : آسودہ خاطر۔ (۷) (کوہ آتش فشاں سے) بے آواز کے نکلنے والا (لاوا)۔

On the quiet : پوشیدہ طور پر : رازدارانہ : پردہ داری سے : خفیہ : چپکے سے۔

Quiet : (adv.) خاموشی سے : خفیہ طور پر : بغیر شور وغل۔

Quiet : (n) [AFr. 'Quiete', L. 'Quietus'.] (۱) سکون : طمانیت : چین۔ (۲) سکوت : خاموشی : چپ چاپ : بیرونی ہنگامہ خیزی سے آزاد۔ (۳) آسائش : آرام : سکون

Quietude : (n) [L. 'Quietus' .] خاموشی : اطمینان : سکون :طمانیت۔

Quietus : (n) [ME. 'Quietus' .] (۱) بقایا کی ادائی کی رسید : بے باقی : واصل باقی ۔ (۲) قطعی طور پر رہائی : نجات (قرض یا پابندی سے) : معدومی : فنا : وفات : خاتمہ کلیہ ۔ (۳) (قدیم) عہدے یا فرض سے سبکدوشی: رہائی خاص کر اس اجرائے کار سے جو تصدیق وصیت نامے کی عدالت میں کی گئی ہو ۔ (۴) عمل اقدام یا فاعلیت کا خاتمہ کر دینے والی کوئی چیز : موت واقع کرنے والی کوئی چیز : خاموش کر دینے والی کوئی چیز. (۵) بے عملی کی حالت ۔

Gave him his quietus : ختم کردیا : اس کا حساب چکا دیا: مار ڈالا ۔

Got his quietus : اس نے چھٹکارا حاصل کیا : مر گیا : ختم ہو گیا.

Quiff : (n) [alter of whiff . ] (۱) تمباکو کا دھواں ۔ (۲) ہوا کا جھونکا ۔

Quiff : (n) [Origin unkn. ] پیشانی پر کا نمایاں بال ۔

Quiff : (n) (عامیانہ) لڑکی : عورت ۔

Quiina : (n) [NL. ] امریکی گرم علاقوں کی جھاڑیوں اور درختوں کی ایک جنس ۔

Quiinacea : (n) [L. 'Quiina'.] امریکا کے گرم علاقے کی جھاڑیوں اور درختوں کی ایک جنس ۔

Quila : (n) [Amer Sp. f. 'Araucan Cula' .] جنوبی امریکا کے جنوبی علاقے کی ایک قسم کی بانس سے مشابہ گھاس جو بطور چارہ استعمال ہوتی ہے اور جس کے ریشے سے کاغذ تیار ہوتا ہے ۔

Quile : (n) (روزمرہ) Coil کا متبادل ۔

Quileute / Quillayute : (n) (۱) ریاست واشنگٹن کے مغربی حصے کی Chemakuan قوم : ایسی قوم کا ایک فرد ۔ (۲) Quileute کے لوگوں کی زبان ۔

Quill : (n) [G. 'Quiele ' of unkn. origin . ] (۱) پرکی کھوکھلی ڈنڈی: بازو یا دم کا پورا پر : نلی : ڈنڈی : صفار : چڑیا کا پر ۔ (۲) پر مضراب :پر کا قلم : وہ لٹکن جو مچھلی پکڑنے کے لئے کانٹے کی ڈور میں لگی ہوتی ہے : پیرا کو:ترنا. (۳) (دانت کریدنے کا) خلال ۔ (۴) سیہہ کا کانٹا : خار پشت : مچھلی پکڑنے کا کانٹا ۔ (۵) ماسورہ : جولاہے کی

قلب: کسی ہنگامہ خیزی ، شور و غل کا مخالف ۔ (۴) اطمینان : شانتی : آسودہ خاطری: اعتدال (خاص کر رنگ ، لباس ، طرز وغیرہ میں ) ۔ (۵) خاموش رہنے کی حالت ۔

Quiet : (v) [L. 'Quietare' , 'Quitetus' .] (۱) خاموش کرنا : اطمینان دلانا : خاموش کرا دینا : ٹھنڈا کرنا : فرو کرنا : تالیف قلوب کرنا : تسکین دینا : سکون یا خاموشی میں تبدیل کرنا : خاموش ہو جانا ۔(۲) (قانون) مدعی کے قبضے کو جو عرصہ دراز سے ہو تسلیم کر لینا ۔

Quiet day : (n) اینگلیکن کلیسا کا ایک مخصوص دن جو خاص عبادت، دھیان ، مراقبہ اور تعلیم و ہدایت کے لئے مقرر ہے ۔

Quiet down : (v) خاموش ہو جانا : تھم جانا : شور و غل کا بند ہو جانا۔

Quiet resentment : (n) خاموش خفگی : خاموش احتجاج ۔

Quiet-spoken : (a) آہستہ گو : دھیمی آواز کا ۔

Quieten : (v) [f. Quiet. ] خاموش کرنا : خاموش ہونا ۔

Quietening / Quietens : (n) (خاص کر برطانیہ) دیکھو Quiet

Quieter : (n) خاموش کرنے والا : مطمئن کرنے والا ۔

Quietism : (n) (۱) توکل : رضا بالقضا : بھگتی : مذہب تسلیم و رضا نیز اسی طرح کا مذہبی عقیدہ ۔ (۲) عالم سکون : دماغ کا پر سکون ہونا یا جسم کا بے حرکت ہونا ۔ (۳) راحت : طمانیت :خاموشی ۔

Quietist : (n) (۱) متوکل: راضی بالقضا : بھگت : جویہ عقیدہ رکھتا ہو یا اسی طرح کا کوئی عقیدہ : عقیدۂ راضی بالقضا کا حامی ۔ (۲) جس کا سیاسی یا سماجی رجحان مذہبی توکل سے مشابہ ہو۔

Quietist / -tic : (a) متوکل : متوکلوں کی صفت کا یا اس سے متعلق : رضا بالقضا سے متعلق یا عقیدہ راضی بالقضا کا حامی۔

Quietive : (n) کوئی مسکن چیز : سکون بخش چیز ۔

Quietly : (adv.) [ME. ] (۱)خاموشی سے : اطمینان سے : خفیہ طریقے پر : بلا مداخلت : بغیر شور و غل کے ۔

Quietness : (n) خاموشی : سکون : سادگی : اطمینان ۔

Quietsome : (a) خاموش : ساکن ۔

نلکی جس میں ڈال کر وہ کپڑا بنتا ھے ۔ (۶) نے : بانسری یا بنسی : بگل ۔ (۷) دار چینی یا کونین کی چھال کا ٹکڑا ۔ (۸) ہنس وغیرہ کا پر جس کا قلم بنا ھو ۔ (۹) مچھلی پکڑنے کی مصنوعی مکھی ۔ (۱۰) اپنی اصلی، خالص اور بہترین حالت میں کوئی چیز : اصلی چیز ۔ (۱۱) (مشین کا) کھوکھلا دھرا ۔

Quill : (v) (۱) ایسی چنٹیں ڈالنا جیسی پروں میں ھوتی ہیں : چننا : مروڑی دینا : اُتو کرنا ۔ (۲) ماسورہ پر ڈورا یا دھاگا لپیٹنا : نلی بھرنا ۔ (۳) گرم سلاخوں سے لہریں ڈالنا یا نالیاں بنانا : پلیٹیں ڈالنا ۔ (۴) بازو کے پروں کو کاٹنا ۔ (۵) کسی چیز سے ڈھکنا ۔ (۶) نلکی میں ڈورے ڈالنا (کپڑا بننے کے لئے) : چرخی یا ریل پر ڈورا یا دھاگا لپیٹنا ۔

Quill : (v) خلال چبھونا : ماسورہ (نلکی) میں دھاگا لپیٹنا ۔

Quill-bark : (n) دار چینی یا کونین کی چھال ۔

Quill-bit : (n) زمین میں سوراخ کرنے کا اوزار ۔

Quill-coverts : (n) دم یا بازو کے پروں کی جڑ پر کے روئیں ۔

Quill drive : (n) برقی انجن کو حرکت میں لانے کا عمل ۔

Quill-driver : (n) اخبار نویسی یا مصنف : محرر : قلم کار ۔

Quill embroidery : (n) چمڑوں ، چھلکے یا کپڑوں کے آرائشی کام ۔

Quill-feather : (n) دم یا بازو کا پورا پر : شاہپر ۔

Quill fern : (n) دلدلی پودا ۔

Quill fish : (n) شمالی بحرالکاہل کی مختلف چھوٹی نازک مچھلیوں میں سے کوئی مچھلی ۔

Quill fly : (n) ایک مصنوعی مچھلی پکڑنے کی خار پشت جسم والی مکھی ۔

Quill gear : (n) (میکانیات) کھوکھلا دھرا گیرا (پہیئے سے وابستہ) ۔

Quill mite : (n) مرغیوں کے پروں میں ایک قسم کی جوں ۔

Quill pig : (n) (۱) سیہہ : خار پشت ۔ (۲) خارپشت مشین ۔ (۲) ان جانوروں کے نام کا جز جن کی پشت پر کانٹے ھوتے ہیں

Quillacinga : (n) [Amer, Indian origin . ] (۱) جنوبی کولمبیا اور شمالی اکواڈور کے لوگ : ایسے لوگوں کا کوئی فرد ۔ (۲) کوئیلا سنگا کے لوگوں کی زبان ۔

Quillai / Quillaia / Quillia : (n) [Amer Sp. 'quillai, Quilly.] ایک نباتی عنصر جو بعض درختوں سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Quillaia : (n) [L. 'Chiaen , quillai' .] (۱) جنوبی امریکا کے گلاب کی قسم کا درخت جس کی چھال میں صابن جیسی خاصیت پائی جاتی ھے ۔ (۲) چیلی کا صابن چھال والا درخت ۔

Quillaic acid : (n) ایک زہریلا بلوری مادہ ۔

Quillaja : (n) [Amers. 'Quillat , quillay' .] برازیل ، پیرو اور چیلی کے درختوں کی ایک جنس اور یہ اپنی صابونی یا صابونی صفت چھال کے لئے ممیز ھے ۔

Quillback/ -carpsucker : (n) (۱) چھوٹی مرشافی مچھلی ۔ (۲) ان چند مچھلیوں میں سے کوئی جو کوئل بیک کی جنس کی ھو خاص کر عام Carp sucker ۔

Quilled : (a) (۱) مضراب پر یا قلم پر کی شکل کا ۔ (۲) دم یا بازو کی پروں سے جڑا ھوا خاص کر دو ہڈیوں کا (جوڑ) ۔ (۳) (جراحی) زخم کے دونوں طرف لٹکا ھوا (سیون کے بعد) ۔

Quiller : (n) (۱) ایک مشین جو سوت کو ریلوں اور چرخیوں سے نلکی میں منتقل کرنے میں استعمال کی جاتی ھے ۔

Quillet : (n) (۱) جگت : ضلع جگت : تلازمہ : لفظوں کا الٹ پھیر ۔ (۲) باریکی : موشگافی : فقرہ بازی : پھبتی : چوٹ ۔ (۳) چال : فریب : دھوکا ۔

Quillet : (n) [Origin unkn. ] (روزمرہ) زمین کا چھوٹا قطعہ ۔

Quillet : (n) (قدیم) چھوٹی نلکی یا نلی (جیسے کاغذ کی) ۔

Quilling : (n) چنٹیں ڈالنا : اُتو (کرنا) ۔

Quillon : (n) [Fr. ] تلوار کے آڑے ترچھے حفاظتی قبضے کا ایک بازو ۔

Quilltail / -coot : (n) چوڑی چونچ اور گاؤ دم امریکی بط ۔

Quillwork : (n) چمڑوں ، چھلکے یا کپڑوں کے آرائشی کام ۔

Quillwort : (n) (۱) Isoetes کی جنس کا ایک پودا ۔ (۲) دلدلی دودھیا پودا ۔

Quilt : (n). [ME. 'Cowete, quilte.' ] (۱) تہ شک : گدا : بالاپوش ۔

(۲) رضائی ؛ لحاف (کوئی اوڑھنی کی چیز جس کی تہوں کے درمیان کوئی نرم چیز بھر کر نگندے یا بخیے ڈال دیئے جاتے ہیں) ؛ (استعارۃً) دبیز اوڑھنا (جسم کو بچھانے کے لئے)۔ (۳) کرکٹ گیند کا وسطی حصہ ۔

**Quilt : (v)** (۱) رضائی ڈھانکنا یا اوڑھنا ؛ لحاف یا توشک بنانا؛ کپڑوں پر بخیے کا کام کرانا ۔ (۲) نگندے ڈالنا ؛ سوزنی یا رضائی کی طرح سینا یا جوڑنا ۔ (۲)(سکے یا خطوط وغیرہ کو) کپڑوں کی دو تہوں کے بیچ سی دینا ؛ خلطه بھرنا یا سینا ۔ (۳) (مجازاً) دوسروں کے خیالات یا کتابوں سے خلاصے لے کر تالیف کرنا ؛ جوڑ لینا ؛ جوڑ لگا لینا ۔

**Quilt : (v)** (عامیانہ) زدو کوب کرنا ؛ پیٹ دینا ؛ کوڑا مارنا ؛ نگل جانا ؛ ہڑپ جانا ۔

**Quilted : (a)** (ساخت میں) لحاف سے مشابہ ؛ تہ دار لحاف کے مانند؛ لحاف مہیّا کیا ہوا ؛ لحاف جیسا گدیلا یا گدے دار ۔

**Quilted maple : (n)** شمالی امریکا کے بحرالکاہل کا بڑے پتوں والا ایک قسم کا درخت ۔

**Quilter : (n)** (۱) توشک ؛ رضائی سینے والا ؛جوڑ لگانے والا ۔ (۲) رضائی ؛ توشک سینے یا بخیہ کرنے کی سلائی مشین ۔

**Quilting : (n)** (۱) زدو کوب کرنا ؛ چابک سے مارنا ۔ (۲) لحاف بنانے کا طریقہ ؛ وہ اشیا جس سے لحاف ، توشک تیار کی جائے ۔

**Quilting : (n)** (۱) رضائی یا لحاف کی سلائی بھرائی ۔ (۲) سلا ہوا سامان ؛ جوڑا ہوا کام ۔ (۳) ایک قسم کا کپڑا وتری شکل کا ، رضائی جیسا ۔ (۳) توشک یا رضائی بنانے کا سامان ۔ (۵) (امریکا) لحاف تیار کرنے والی ٹولی ۔

**Quitling-bee/ -feast/ -frolic/ -party : (n)** (۱) (امریکا) عورتوں کا تفریحی اجتماع جو لحاف ، توشک تیار کرنے کی غرض سے جمع ہوتی ہیں اور ایک ساتھ مل کر کام کرتی ہیں یا دوسرا بخیوں کا کام کرتی ہیں اور اسی طرح دل بہلانے کا موقع مل جاتا ہے ۔

**Quimbaya : (n)** (۱) مغربی کولمبیا کی ناپید قوم ؛ ایسی قوم کا ایک فرد ۔ (۲) کوئمبایا کی قوم غالباً کریبن ۔

**Quimper : (n)** خاکستری نیلا رنگ ۔

**Quimper ware : (n)** [fr. Quimper , France. ] پالش کیا ہوا مٹی کا آرائشی برتن خاص کر وہ جس پر دہقانیوں کی تصویریں ہوں اور جو رواجی پھولدار نمونے کا ہو ۔

**Quin : (n)** [Unkn. origin. ] (حیوانیات) جانوروں کے جسم کی شانہ نما ساختوں کی ایک قسم ۔

**Quin : (n)** (۱) پانچ چیزوں کا مجموعہ ۔ (۲) دیکھو Quintuplet ۔

**Quin- / Quino- : (n)** [Sp. 'quina' .] (۱) شجر سنکونا ؛ سنکونا کی چھال ۔ (۲) کونین کا تیزاب ۔ (۳) تیسرے درجے کا ایک روغنی سیال ۔(۳) ایک بلوری مرکب ۔

**Quina : (n)** [Sp. ] (۱) سنکونا ۔ (۲) چند قسم کے سنکونا کی چھال جس سے کونین نکلتی ہے ؛ شجر سنکونا ۔ (۳) (کیمیا) دیکھو Quinine ۔

**Quinacrine/ Chinacrin / Chinacrine : (n)** دوا دافع ملیریا ۔

**Quinaldic acid / Quinaldinic- : (n)** ایک بلوری تیزاب جو خاص کر ایک روغنی رقیق مادہ (Quinaldine) ($C_9 H_6 NCOOH$) کو تکسید کر کے حاصل کیا جاتا ہے ۔

**Quinaldine : (n)** ایک روغنی رقیق مادہ جس کی اساس $CH_3 C_9 H_6 N$ اور جن کی بو ہلکی تیز ہو ۔

**Quinalizarin : (n)** ایک سرخ بلوری مرکب سبز فلزاتی چمک والا ($C_{14} H_4 O_2 (OH)_4$) ۔

**Quinamine : (n)** ایک بلوری القلی (مختلف سنکونا کی چھال میں) ($C_{19} H_{24} N_2 O_2$) ۔

**Quinaphthol : (n)** تلخ زرد پاؤڈر جو پہلے آنتوں کی بیماری میں دافع عفونت کے لئے استعمال ہوتا تھا ۔

**Quinarius : (n)** [L. 'Quinarius'.] (۱) چاندی کا رومی سکہ جو وقتاً فوقتاً تیسری صدی قبل مسیح سے جاری تھا اور نصف رومی دینار کے برابر تھا ۔ (۲) رومی شہنشاہ کا قدیم طلائی سکہ نصف لیرا کے وزن کا ۔

**Quinary : (a)** [L. 'Quinarius' .] مخمس ؛ پنجه ؛ پنجزی ؛ خمسہ ؛ ایسی چیز جو پانچ چیزوں (یا اجزا) پر مشتمل ہو ؛ پنج رکنہ ؛ پنج جُزا ؛ پانچویں درجے یا منصب کا ۔

**Quinary : (n)** پنج رکنی چیز ؛ پنج جزا مرکب ۔

**Quinate : (n)** [L. 'Quint' .] (کیمیا) کونائث ایسڈ کا ترشہ یا نمک ۔

**Quinate : (a)** (نباتیات) پنج پنکھڑیا ؛ پنج پتیا ؛ پنج برگہ ۔

Quinault/ Quinaielt : (n) (۱) کوئنالٹ ندی کی ترائی اور بحرالکاہل کے ساحل سے متصل علاقے کی سیلیشیائی قوم ؛ ایسی قوم کا ایک فرد ۔ (۲) کوئینالٹی قوم کی زبان ۔

Quinazoline : (n) ایک زرد بلوری مرکب($C_8 H_6 N_2$) جس میں نفطلین جیسی بو ہوتی ہے ۔

Quince : (n) [L. 'Cotoneum .'] (۱) بہی : سفر جل (پھل یا اس کا درخت) ۔ (۲) دوسرے درخت یا پھل کو بھی کہتے ہیں جو اس سے مشابہ ہوتے ہیں ۔ (۳) وسیع علاقے میں لگائے ہوئے مرکزی ایشیائی درخت کا پھل ، کسی قدر زرد سیب سے مشابہ ۔ (۴) درخت جس میں اس طرح کا پھل ہوتا ہے ۔

Native quince :. آسٹریلیا کا تلخ چھال والا کونین کا درخت ۔

Wild quince : آسٹریلیا کا سیاہ درخت ۔

Quince curculio : (n) چھوٹا بھورا اور زرد کرم دانہ ۔

Quince yellow : (n) معتدل زرد ۔

Quincentenary : (a) پانچ سو سال سے متعلق ؛ پنج صد سالہ ۔

Quincentenary : (n) پنج صد سالہ تقریب ؛ سالگرہ ۔

Quincentennial : (a) پنج صد سالہ ۔

Quincke tube : (n) شیشے کی نلکی جس سے پھونکنے پر بوتل کی سی آواز پیدا ہو ۔

Quincuncial/ Quincunxial : (a) [L. 'Quincuncialis' .] (۱) پن چیتا کی شکل میں ترتیب دیا ہوا یا پانچ نشان والا ؛ اس طرح کی ترتیبی خصوصیت والا ۔ (۲) (نباتیات) پنج پتیا ۔

Quincuncially : (adv.) پنج پتیا کی طرح ؛ چو کور پنج بوند یا پانچ پتیا کی شکل میں ۔

Quincunx : (n) [L. 'Quincunx ' .] (۱) (نباتیات) پنج پتی کی شکل ۔ (۲) پنج پتی ترتیب ؛ پانچ نشانات کی ایسی ترتیب کہ ایک ایک چاروں کونوں پر ہو اور ایک وسط میں ہو (جیسے تاش کے پتے یا پانسے پر پانچ نقطے ہوتے ہیں) ؛اس طرح ترتیب دیا ہوا پانچ چیزوں کا جوڑ یا اجتماع خاص کر درختوں کے نصب کرنے کا ایک بنیادی طریقہ ؛ اس طرح نصب کیا ہوا پانچ درختوں کا جھنڈ ۔ (۳) پانچ یا بارھواں ؛ پنج دروازہ ۔

Quindecagon : (n) [L. 'Quindecim' .] (ہندسہ) پندرہ ضلعی اور پندرہ زاویائی شکل ۔

Quindecasyllabic : (a) پندرہ ہجاؤں والا ۔

Quindecemvir : (n) (قدیم روم) پندرہ رکنی انجمن کا ایک رکن خاص کر پادریوں میں سے ایک پادری جو کاہنہ کی کتابوں Sibylline کا محافظ ہوتا تھا ۔

Quindecemvirate : (n) (۱) پندرہ رکنی پادریوں کی انجمن کا دفتر یا ان کی حکومت ۔ (۲) پادریوں کی پندرہ رکنی انجمن ۔

Quindecim : (n) [Alteration of AFr. 'Quinzisime' .] (قدیم کلیسائی) ایک کلیسائی تہوار کے بعد پندرھواں دن (دور جدید کے شمار میں چودھواں دن) ۔

Quindecima : (n) [fem. of 'Quindecimus' .] نے دار ارغنون کا پردا جس کی آواز دوسر گموں سے بلند ہوتی ہے ۔

Quindene : (n) [med. L. 'Quindena' , f. L.'Quindene' .] دیکھو Quindecim

Quine : (اسکاٹستان) Quean کا متبادل ۔

Quine : (n) تیز روغنی نائٹروجینی ۔

Quinetum : (n) [L. ] القلی کا ایک مرکب ۔

Quingentenary : (a) [f. L. 'Quingenti' .] (۱) پنج صد سالہ ؛ پانسو ویں برس کا ۔ (۲) پنج قرنہ ؛ پنج صدہ ۔

Quingentenary : (n) پنج صد سالگرہ ؛ پانچ سوویں سالگرہ ۔

Quinhydrone : (n) (۱) (کیمیا) ایک سبز بلوری مادہ جو کوئینول اور کوئینون کی آمیزش سے تیار ہوتا ہے ۔ (۲) کسی درجے کا شوخ رنگین مرکب کوئن ہائیڈرون سے مشابہ ۔

Quinhydrone electrode : (n) پلا طینم تار پر مشتمل ایک برقیرہ ۔

Quinic/ Kinic : (a) (کیمیا) کونینی ؛ کونین سے نکالا ہوا ۔

Quinic acid : (n) ایک بلوری تیزاب یا ترشہ جو سنکونا وغیرہ کی چھالوں سے حاصل کیا جاتا ہے ($C_6 H_7 (OH)_4COOH$) ۔

Quinicine : (n) ایک القلی نما تلخ زہریلا سرخی مائل بے شکلا (مادہ) اور کونین سے ہم ترکیب جو گلیسرین کے ساتھ گرم کرنے سے حاصل ہوتا ہے ($C_{20} H_{24} N_2 O_2$) -

Quinidine/ Chinidine : (n) (کیمیا) القلی نما ایک مادی جو بعض سنکونا کی چھالوں میں کونین کے ساتھ پایا جاتا ھے ۔

Quiniela / Quinella : (n) [Amer Sp. 'Quiniela'.] جوئے کے کھیل میں مجموعی رقم داؤ پر لگا دینا ۔

Quinine : (n) (۱) القلی نما مادہ ؛ کونین ($C_{20} H_{24} N_2 O_2$) ۔ (۲) سنکونا کی چھال کا ایک جوہر جو بخار دفع کرنے یا قوت بخشنے یا دورہ روکنے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔ (۳) (گندھک سے پھونکا ہوا) کشتۂ کونین (عام طور پر اسی شکل میں استعمال کیا جاتا ھے ) ؛ سفوف کونین ۔

Quinine bush : (n) مغربی امریکا کی Garrya جنس کی جھاڑی ۔

Quinine cherry : (n) دیکھو Bitter cherry ؛ خودرو شاہ دانہ ۔

Quinine flower : (n) ستارہ نما سفید پھولوں والی تلخ بوٹی جو کونین کے عوض استعمال کی جاتی ھے ۔

Quinine tree : (n) (۱) ریشۂ خردل ۔ (۲) شمالی امریکا کی جھاڑی ۔ (۳) دیکھو Native Quince ۔ (۴) ایک چھوٹا آسٹریلیائی جھاڑی دار درخت ۔

Quinine water : (n) کونین ، لیموں اور چونا قلیل مقدار میں ملاکر تیار کیا ہوا ذائقہ دار بنایا ہوا مشروب یا شراب ۔

Quininic acid : (n) زردی مائل بلوری تیزاب ($CH_3 OC_9 H_5 N COOH$) جو کونین کی تکسید سے حاصل ہوتا ھے ۔

Quinism : (n) (طب) تسمّم کنین ؛ وہ غیرمعمولی حالت جو کنین کے زیادہ کھا لینے سے پیدا ہو جاتی ھے ، (مثلاً) سر گھومنا ، خشکی ، بہراپن ، آنکھوں کا خراب ہو جانا وغیرہ) کنین زدگی ۔

Quinitole : (n) ایک قسم کا بلوری الکحل ($CH_6 H_{10} (OH)_2$) ۔

Quinizarin : (n) [f. Quin'.] مجیٹھ کے ساتھ مساوی التناسب سرخ بلوری مرکب ($CH_{14} H_6 O_2 (OH)_2$) ۔

Quink/ Quinkgoose : (n) دیکھو Brant ؛ ایک چھوٹی قسم کا ہنس جو جاڑوں میں برطانیہ میں آجاتا ھے ۔

Quinnat : (n) [N. Amer. Indian.] بڑی قسم کی سالمن مچھلی ؛ کیلیفورنیا ، کولمبیا یا چینوک کی سالمن مچھلی ۔

Quinnat salmon : (n) دیکھو King salmon ؛ عام طور پر سرخ گوشت والی بڑی سالمن مچھلی ۔

Quinnipiac : (n) (۱) مرکزی Connecticut کی ناپید Algonquin قوم ؛ ایسے قوم کا کوئی فرد ۔ (۲) Quinnipiac لوگوں کی Algonquian زبان ۔

Quino- : دیکھو Quin

Quinoa/ Quinua : (n) [Sp.] (۱) جنوبی امریکا کا ایک پودا جسے سور کھاتے ہیں ۔ (۲) ایک سالانہ اگنے والا پودا جو بحرالکاہل کے پاس کوہ انڈس کے ڈھلوان پر پایا جاتا ھے اور چلی اور پیرو میں اس کے نشاستہ دار غذائی بیجوں کے لئے بویا جاتا ھے ۔ جسے پیس کر بطور اناج غذا میں استعمال کرتے ہیں ۔

Quinocyanine : (n) ایک غیر مرکب سیانین رنگ ۔

Quinoid : Quinoid کا متبادل ۔

Quinoid : (n) Quinonoid کا مرکب ۔

Quinoidal : (a) Quinonoid کے مرکب کا ۔

Quinoidine/ Quinoidin : (n) کسی قدر بھورا رال صفت ایک تلخ مرکب محلول ۔

Quinol : (n) دیکھو Hydroquinone ؛ آبی کونین ۔

Quinoline/ Chinoline : (n) (۱) ایک تیز شورینی اساس ۔ (۲) Quinoline سے کشید کیا ہوا روغن ۔

Quinoline blue : (n) ایک تیز کبودی رنگ ($C_{29} H_{35} IN_2$) ۔

Quinoline dye : (n) رنگ کی چھوٹی نوع میں سے کوئی ایک جو کوئینو لائین سے تیار کی جاتی ھے ۔

Quinoline yellow : (n) چند کوئنولائین رنگوں میں سے کوئی ایک رنگ ۔

Quinologist : (n) [See Quinology.] کوئنولوجی میں ماہر ؛ کونین کے سائنسی مطالعہ کا ماہر ۔

Quinology : (n) (۱) کونین کا سائنسی مطالعہ ۔ (۲) وہ علم جو سنکونائی کاشت ، اس کی کیمیاوی خاصیت اور بطور دوا استعمال کئے جانے سے متعلق بحث کرتا ھے ۔

Quinone / Chinone : (n) (۱) دو ہم ترکیب دوری بلوری مرکبات

میں سے ایک ($C_6H_4O_2$) (بہت) تیز زرد بے قاعدہ ہم ترکیب (مرکب) کونین کی تیزاب سے تکسید کر کے حاصل کیا ہوا ؛ سرخ یا بے رنگ درست ہم ترکیب (مرکب) بلوری کاربولك ایسڈ سے تکسید کیا ہوا۔
(۲) مختلف مرکبات میں سے کوئی جس میں دو ہم ترکیب بلوری مرکب ہوں۔

**Quinone dimine : (n)** (۱) کوئینون سے نکالا ہوا ایك بے رنگ بلوری مرکب ($HN = C_6H_4 = NH$)۔ (۲) دونوں آکسیجن ایٹم کی تبدیلی سے کوئینون سے نکالا ہوا ایك مرکب۔

**Quinone imine / Quinon iminine : (n)** (۱) ایك آکسیجن ایٹم کی تبدیلی سے کوئینون سے نکالا ہوا ایك بے رنگ بلوری مرکب ($O = C_6H_4 = NH$)۔ (۲) ایك یا دونوں آکسیجن ایٹم کی تبدیلی سے کوئینون سے نکالا ہوا ایك مرکب۔

**Quinone oxime : (n)** کوئینون کا اکسیم خاص کر واحد اکسیم ($O = C_6H_4 = NOH$)۔

**Quinonization : (n)** کوئینون کا تیار کرنا۔

**Quinonize : (v)** کوئینون تیار کرانا۔

**Quinonyle : (n)** ایك ہائیڈروجن ایٹم کو علاحدہ کر کے کوئینون سے نکالا ہوا واحد گرفتہ جز ومستقل ($C_6H_3O_2$)۔

**Quinophan : (n)** ایك تلخ سفید بلوری مرکب جو ($C_9H_5N(C_6H_5)(COOH)$) کیمیاوی طریقے سے تیار ہوتا ہے۔

**Quinotannic acid : (n)** ایك ہلکا زرہ کستا (قنین) جو سنکونا کی چھال میں پایا جاتا ہے۔

**Quinotoxine : (n)** دیکھو Quinocine

**Quinovatannic acid : (n)** سنکونا کی چھال سے حاصل کیا ہوا کستا (قنین)۔

**Quinovic / Kinovic : (a)** [f. 'Quinova'.] (کیمیا) ایك بلوری تہری تارپین۔

**Quinovic-acid / Kinovic- : (n)** (کیمیا) تیزاب جو خام سنکونا کی چھال میں پایا جاتا ہے۔

**Quinovin / Chinovin : (n)** ایك بے شکلا تلخ بلوری مرکب جو خام سنکونا اور دوسری چھال میں پایا جاتا ہے۔

**Quinquagenarian : (n)** [L. 'Quinquagenavius'.] وہ شخص جس کی عمر ۵۰ سال کی ہو یا ۵۰ اور ۶۰ کے درمیان ہو؛ پچاس سالہ شخص۔

**Quinquagenarian : (a)** پچاس سال کی عمر کا؛ پچاس سالہ ؛ پچاس سال کی خصوصیات کا۔

**Quinquagenary : (n)** پچاسویں سالگرہ۔

**Quinquagenary : (a)** دیکھو Quinquagenarian

**Quinquagesimal : (a)** پچاس کے مجموعے کا؛ پچاس دن کی مدت میں واقع ہونے والا ؛ پچاس دن والا۔

**Quinquangle : (n)** [L. 'Quinquangulus'.] (قدیم) دیکھو Pentagon؛ پنج گوشہ شکل یا کوئی چیز ؛ خمسہ۔

**Quinquangualr : (a)** پنج گوشہ ؛ پنج زاویہ ؛ مخمس الزاویہ؛ مخمس۔

**Quinquarticular : (a)** [mod. L. 'Quinquarticularis'.] آرمینی مذہبی عقیدے کے پانچ دفعات سے متعلق (جن کو کالونسٹوں نے Dort کی مجلسِ کلیسا میں رد کر دیا تھا)۔

**Quinque - /Quinqu- : (n)** [comb. from of L. 'Quinque'.] (۱) پنج مرکبات میں لفظ Quinque (پانچ) کی وہ صورت جو صرف مرکبات میں استعمال کی جاتی ہے۔ (۲) پانچ حصوں میں۔

**Quinuecostate : (a)** (۱) پانچ پسلیوں والا ؛ پنج پسلیا۔ (۲) (نباتیات) پنج رگہ۔

**Quinquefoliolate : (a)** پچ پتیا ؛ پانچ پتیوں والا ۔

**Quinqueliteral / Quinquiliteral : (a)** پانچ حروف یا پانچ مصوتے کا ؛ خالص طور پر عبرانی (زبان کے) مادے کا۔

**Quinqueliteral / Quinquiliteral : (n)** پانچ حرفی خصوصیت۔

**Quinquenary : (a)** دیکھو Quinary

**Quinquennalia : (n)** [L. 'Quinquennalis'.] قدیم روم کے عوامی کھیل جو ہر پانچ برس پر کھیلے جاتے تھے۔

**Quinquenniad : (n)** پانچ سال کی مدت۔

**Quinquennial : (n)** [L. 'Quinquennium'.] پانچ سال کی مدت۔

Quinquennial : (a) [f.L. 'Quinquionis' .] (۱) پانچ سال تک کسی عہدے وغیرہ پر برقرار رہنے والا ۔ (۲) ہر پانچ سال پر ایک بار واقع ہونے والا ؛پنج برسی ؛ ہر پانچ سال کے اخیر میں واقع ہونے والا ؛ پانچ سال تک قائم رہنے والا ۔

Quinquennial : (n) (۱) پانچ سال کا عرصہ ؛ سنین خمسہ ؛ پانچ سال کا عہدہ ۔ (۲) پانچ سال تک عہدے پر قائم رہنے والا مجسٹریٹ ۔

Quinquennially : (adv.) ہر پانچ سال بعد؛ پنچسالیانہ ۔

Quinquennium : (n) [L. ] پانچ سال کی مدت ۔

Quinquepartite : (a) [L. 'Partitus' .] پانچ حصوں پر منقسم یا پانچ اجزا پر مشتمل ؛ خمسہ ؛ مخمس الاجزا ۔

Quinquereme/ Queinque-reme : (n) [L. 'Quinquermis' . ] قدیم یونانی یا رومی کشتی جس پر چپو چلانے والوں کے لئے پانچ بینچ ہوتے ہیں ۔

Quinquesect : (v) پانچ(مساوی) حصوں میں کاٹنا یا تراشنا ۔

Quinquevalent : (a) دیکھو Pentavalent

Quinquevir : (n) [L. f. 'Quinque' .] پانچ اشخاص پر مشتمل کمیشن ، کانسل یا حکمراں جماعت میں سے کوئی ایک ۔

Quinquevirate : (n) [L. 'Quinqueviratus' .] پانچ آدمیوں کی انجمن یا دفتر یا ان کی حکومت ۔

Quinquevoces : (n) [L. ]' روایتی منطق کے پانچ محمولات ۔

Quinquifid : (a) (نباتیات) پنج شگافہ ؛ پانچ ٹکڑوں میں پھٹا ہوا ؛ پنج پارہ ۔

Quinquina : (n) دیکھو Cinchona

Quinsied : (a) نسیج موصل کے زخم میں مبتلا ۔

Quinsy : (n) [ME. 'Quinsie' .] نسیج موصل کا زخم ؛ صدیدی ورم لوزمان ؛ کنٹھ مالا ؛ گلے کی پیپ ۔

Quinsyberry : (n) (۱) برّ قدیم کی سیاہ کشمش ؛ منقا جس کا گاڑھا قوام خاص کر اگلے زمانے میں صدیدی ورم ، کنٹھ مالا میں بطور دوا استعمال ہوتا تھا ۔ (۲)شمالی امریکا کے شمالی حصے میں کھڑی جھاڑی ؛ اس کا سیاہ غذائی پھل ۔

Quint : (n) (۱) پانچ چیزوں کا مجموعہ ؛ توام خمسہ ۔ (۲) دیکھو Quintupiet ۔

Quint : (n) مردانہ باسکٹ بال ٹیم (کھیل کی ) ۔

Quint : (n) [L.'Quintus' .] (۱) پانچ پر مشتمل ؛ پانچ گنا بڑا ۔ (۲) پنج گنا ؛ پنج گروہی؛ پانچ تال والا ۔

Quint-/Quinti- : [fr. L. 'Quintus' .] (۱) پانچواں ۔ (۲) دیکھو Quinque ۔ (۳) (مخصوص قسم کا ) آلۂ موسیقی ۔

Quint/ Quinte : (n) [L. 'Quinque' .] (۱) (قدیم) پانچویں حصے کا محصول ۔ (۲) ایک ہی رنگ کے تاش کے پانچ پتوں کا مجموعہ ۔ (۳) (موسیقی میں) تین سُروں اور نیم سُر کا درمیانی وقفہ ۔

Quinta : (n) [Sp. and Pg. 'Quinta' .] دیہات یا دیہات کا مکان جہاں پھلواری ، باغ ، کھیت ، انگور کا باغ وغیرہ ہو ، یا زمینداری اور کھیتی باڑی کا علاقہ ہو ۔

Quintadena/Quintadene : (n) [L. 'Quintadena' .] نے دار ارغنون کا ایک قسم کا پرنا ۔

Quintain : (n) [ME. 'Quintaine' .] (۱) (فوج) مشقی پتلا ؛کونٹین ؛ ستون یا کوئی چیز جس پر نیزے یا برچھی کا وار کیاجائے ۔ (۲) پتلے پر نیزے کے وار کا مشقی کھیل ، نیزہ بازی ۔

Quintal : (n) [ME. ] (۱) سو کلو کا وزن ؛ کونٹل ؛ وزن کی مختلف اکائیوں میں سے کوئی جو خاص طور پر لاطینی امریکا اور ساحل بحر سے دور ممالک میں استعمال ہوتی ھے اور وزن میں ۱۰۰ سے ۱۳۰ پونڈ کے برابر ہوتی ھے ۔ (۲) Hundred weight (ہنڈریڈ ویٹ) ایک سو بیس پونڈ کا وزن ۔ (۳) مقداری اکائی ایک سو کلو گرام وزن کے برابر ۔

Quintan : (a) [L. 'Quintanus' .] (۱) چار کے بعد بطور پانچواں واقع ہونے والا نیز پانچ دن پر واقع ہونے والا ۔

Quintan : (n) (طب) پنجیانی بخار ؛ حمّی خمسی ؛ پنج روز یکبار ؛ پنج روزہ بخار ۔

Quintant : (n) ہلکا ؛ منتقل پذیر اوزار ؛ مثل زاویہ پیما (آلہ) ۔

Quintato : (n) دیکھو Quintadena

Quintaton / Quintaten : (n) [L. ] دیکھو Quintadena

Quinte : (n) [Fr. ] توڑ : (حملے کا) روک ۔

Quinternion : (n) کاغذ کے پانچ تختے ایک ساتھ وابستہ یا دستے میں ۔

Quintessence : (n) [Fr. ] (۱)(فلسفہ) عنصر پنجم : اثیر : (قدیم فلسفہ) عنصر خاسیہ : جس سے خیال کیا جاتا تھا کہ تمام اجسام فلکی بنے ہیں اور جو ہر چیز میں موجود ھے ۔ (۲) (کیمیا) لب لباب : ملحض ۔ (۳) خلاصہ : ست : جوہر : روح (جو قدرتی یا مصنوعی ذرائع سے کسی مادی شے سے حاصل یا فراہم کی جائے)۔(۴) غیر مادی چیز یا کسی وصف یا کسی گروہ کے اوصاف کا) نمونۂ کامل : مظہر اتم : انتخاب ۔

Quintensence : (v) (۱) عرق کھینچنا : ست یا جوہر کشید کرنا ۔ (۲) کسی چیز کا جوہر یا ست نکال لینا ۔

Quintessential : (a) (۱) اثیری : آکاسی ۔ (۲) (کیمیا) خلاصوی ۔ (۳) خالص ۔ (۴) مخصوص قسم کا ۔

Quintessential : (n) مخصوص عنصر ۔

Quintessentionality : (n) خصوصیت : اصلیت :(کسی چیز کی) مخصوص کیفیت ۔

Quintessentialize : (v) دیکھو Quintessence

Quintessentially : (adv.) مخصوص طور سے ۔

Quintet / Quintette : (n) [F.r ] (۱) پنج سنگت : گیت یا نغمے کی حرکت (بہ لحاظ سریلے پن کے) پانچ موسیقار یا سازندوں کے لئے ساتھ یا بغیر ساز کے ۔ (۲)پانچ آدمیوں کی ٹولی جو گانے کاپانچواں حصہ گاتی یا بجاتی ہیں: کوئی پانچ آدمیوں کی ٹولی : مردانہ باسکٹ بال ٹیم ۔ (۳) ایک کھیل ٹن پنس(Ten pins) سے مشابہ ۔

Quintetto : (n) دیکھو Quintet

Quintic : (a) [L. 'Quintus'.] پانچ درجے کا : پنج درجی : پنج قدری ۔

Quintic : (n) پنج درجی سطح ۔

Quintile : (a) [L. 'Quintilis'.] تخمیس (سیارات) ۔

Quintile : (n) سیاری کیفیت یا حالت جس میں سیّارات حلقے کا پانچواں حصہ میں یا ایک دوسرے سے ۷۲ ڈگری دور۔

Quintillian : (n) دوسری صدی عیسوی کے مانٹینس فرقے کا ایک پیرو۔

Quintillion : (n) [L. 'Quintus'.] (۱) سنکھ در سنکھ : اکائی کی تیسویں قوت : وہ عدد جو ایک پرتیس صفر لگا کر ظاہر کیا جائے ۔ (۲) (امریکا اور فرانس میں ) وہ عدد جو ایک پر اٹھارہ صفر لگا کر ظاہر کیاجائے ۔

Quintillionth : (a) Quintillion کے مساوی حصوں میں تقسیم شدہ شے کے ایک حصے سے متعلق ۔

Quintillionth : (n) کسی شے کے Quintillion مساوی حصوں میں سے کوئی ایک حصہ ۔

Quintole : (n) [G. 'Quintole', f.L. 'Quintus'.] (موسیقی) پانچ سروں کا مجموعہ جو چار سروں کی رفتار سے بجایا جاتا ھے ۔

Quinton : (n) [Fr. f. 'Quint'.] پچ تارا وائیلن ۔

Quintroom : (n) [Sp. 'Quinteron', L. 'Quintus'.] ایسے شخص کی اولاد جس کے جسم میں آٹھواں حصہ حبشی کا اور ایک حصہ سفید فام کا خون ہو ۔

Quintuple : (a) [L. 'Quintus'.] پنج گنا : پانچ چیزوں یا حصوں پر مشتمل : خماسی : پنج تہا ۔

Quintuple : (n) پنج گنی رقم ۔

Quintuple point : (n) کسی طبیعی نظام کا پنج ہیئتی نقطہ ۔

Quintuple : (v) پانچ سے ضرب دینا : پنج گنا کرنا : پانچ گونا بنانا : پانچ گونا ہونا ۔

Quintuplet : (n) [f. Quintupie + et.] (۱) پانچ چیزوں کامجموعہ۔ (۲) دیکھو Quintole ۔ (۳) (جمع میں) ایک دفعہ کی ولادت میں پانچ بچوں کی پیدائش : توام پنجگانی: توام خمسہ ۔

Quintuplicate : (a) [L. 'Quintuplicatus'.] پانچ کاپیوں میں بنایا ہوا۔

Quintuplicate : (n) (۱) پانچویں چیز چار ایک قسم کی چیزوں جیسی۔ (۲) پانچ کاپیاں ایک طرح کی ۔

Quintuplicate : (v) پانچ سے ضرب دینا : چار مرتبہ نقل کرنا خاص کر ایک وقت میں : ایک اصل اور چار کاربن کی نقلیں تیار کرنا ۔

Quintuply : (adv.) پانچ گنا طریقے پر : پانچ گنا کر کے ۔

**Quintus : (n)** [ML. ] پانچواں سُر یا قرون وسطیٰ کے گانے کا ایک ٹکڑا ۔

**Quinua :** Quinoa کا متبادل ۔

**Quinuclidine : (n)** دو دوری اساس ($C_7H_{13}N$) جس سے کونین اور متعلقہ القلی (اشیا) حاصل کئے جاتے ہیں ۔

**Quinyie : (n)** (۱) اسکاتستانی سکّہ ۔ (۲) اسکاتستانی خطہ یا سر زمین ۔

**Quinzaine : (n)** [f.'Quinze' .] پندرہ دن کا عرصہ یامدت خاص کر عیسائی تہوار کا زمانہ ۔

**Quinze : (n)** [Fr. 'Quinze' .] تاش کا ایک قسمت آزما کھیل جس میں جیتنے والا وہ ہوتا ھے جو پندرہ یا اس نمبر کے قریب بغیر اس سے زیادہ لائے ہوئے پوائنٹ حاصل کرتا ھے ۔

**Quinzieme : (n)** [ME. 'Quinsime' .] (قدیم) ذاتی جائداد پر ۱/۱۵ محصول یا ٹیکس ۔

**Quip : (v)** طنز کرنا : تمسخر کرنا : تضحیك کرنا : مذاق اُڑانا : طنز کی بوچھار کرنا ۔

**Quip : (n)** [L. 'Quippe' .] (۱) ایك تیکھا یا طنزیہ فقرہ (جو کسی پر چست کیا جائے) : چست : طنز : (کسی پر) زبانی چوٹ : لطیف فقرہ : زبانی زعم باطل ۔ (۲) گول بات : ابہام : ضلع جگت۔ (۳) زبانی یا لفظی ہیر پھیر : الٹ پھیر ۔ (۴) عجیب یا نرالا کام یا رنگ روپ ۔ (۵) ہلکا نازك فرنیچر یا پوشاك : کھلونا ۔

**Quipper : (n)** مذاق اڑانے والا : تمسخر کرنے والا شخص : ہنسوڑشخص۔

**Quippish : (n)** ظریف الطبع شخص یا طعنہ زنی کرنے والا شخص خاص کر جو اب میں ۔

**Quipster : (n)** وہ جو طعنہ زنی میں ماہر ہو ۔

**Quipu : (n)** [Quichu' .] خطہ گرہ : خط کوئیپو : ملك پیرو کا قدیم طریقہ جو بجائے تحریر کے کام میں لا ! جاتا تھا یعنی مختلف انگوں کے ڈوروں میں گرہ دے کر اظہار مطلب کے لئے اشارات استعمال کرنا ۔ اس طرح واقعات کے دستاویز محفوظ رکھنے کے لئے ، پیغامات بھیجنے کے لئے ، حسابات رکھنے کے لئے استعمال ہوتا تھا ۔

**Quira : (n)** [Amer.Sp. ] (۱) امریکی گرم خطے کے چند قسم کے درختوں میں سے کوئی درخت ۔ (۲) کوئیرا کی سرخی مائل وزنی لکڑی ۔

**Quire : (n)** [OFr. 'Quaer' .] (۱) دستہ (کاغذ) : جزو : ۲۴ تختوں کا مجموعہ یا گڈی ۔ (۲) چوورقہ (جس میں آٹھ صفحے ہوں) ۔ (۳) اوراق : کاغذ (کسی تعداد کا مجموعہ جو قلمی کتاب میں ایك کے اندر ایك لگے ہوں) ۔

**In quires :** اوراق : دستہ : اجزا (جو بغیر مجلد یا بے سلے ہوں) ۔

**Quire : (n)** (۱) دیکھو Choir ۔ (۲) گرجوں میں عبادت کے وقت گانے بجانے والوں کی جماعت : بھجن منڈل : سرود خوانوں کی ٹکڑی ۔

**Quire : (v)** مل کر گانا ۔

**Quire : (v)** جماعت بندی کرنا : سرود خوانوں کی ٹکڑی یا ٹولی بنانا ۔

**Quire wise : (adv.)** اوراق ایك دوسرے سے وابستہ ہو کر ۔

**Quirinal : (n)** [L. 'Quirinalis' .] اطالیہ کے بادشاہ کے محل کا نام : حکومت یا دربار اطالیہ یااس کی پالیسی (خاص کر ویٹیکین کے خلاف) ۔

**Quirister : (n)** [ME. 'Querister'.] (۱) دیکھو Chorister ۔ (۲) طائفہ قوالی میں سے ایك قوال : خصوصاً کلیسائی سرود خوان جماعت کا کم سن لڑکا ۔

**Quiritarian : (n)** [ME. 'Queritarius' .] (۱) دیکھو Choritary ۔ (۲) قدیم رومن عدالتی قانون کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) کواریٹیرین قانون کے ذریعے توثیق یا نافذ کیا ہوا ۔

**Quiritary : (a)** [late L. 'Quiritarius' .] رومن عدالتی قانون کے مطابق : نفع بخش قبضہ بغیر قانونی حقیقت کے : (جائداد) جو قانوناً قبضہ میں ہو یا رومن قانون کے تحت (قبضہ میں ہو) ۔

**Quiritary : (a)** [L. 'Quiritarus' .] دیکھو Quiritarian

**Quirk : (n)** [Of Unkn. Origin. ] (۱) فقرہ بازی : بھپتی : طعن : چوٹ : چست طنز ۔ (۲) (لفظوں کا) ہیر پھیر : سخن سازی : حیلہ حوالہ : لیت و لعل ۔ (۳) عجیب وضع یا طرز عمل جس میں کوئی چالاکی مضمر ہو : چال : حکمت : استادی : چکمہ ۔ (۴) (خطاطی یا نقشہ کشی میں) مروڑی : پیچ وخم : نیز (کوئی نمایاں) کشش، مد یا مرکز وغیرہ ۔ (۵) (تعمیرات) وہ کھوکھلی جگہ جو عمارت کے گولے کے ماہی پشت حصے اور سربند یا کمان کے درمیان ہوتی ھے : محراب کا کٹاؤ : کٹوری : چوڑی ۔ (۶) کسی معین وضع میں جوڑا ہوا یا نکالا ہوا یا کسی سطح سے کاٹا ہوا کوئی ٹکڑا ۔

Quirk : (v) فقرہ بازی یا طعن کی بوچھار کرنا: طنز کرنا : پھپتی کرنا۔

Quirk bead/Quirked- : (n) مہرہ دار کھانچ ۔

Quirk moulding : (n) مہرہ دار ڈھلائی ۔

Quirkily : (adv.) پر فریب طریقے سے : فقرہ بازی کے طور پر : سخن سازی سے : چالاکی سے ۔

Quirkiness : (n) پر فریب : چالاک : فقرہ باز ہونے کی صفت یا حالت ۔

Quirkish : (a) فقرہ بازی یا پھپتی کی طرح کا۔

Quirky : (a) پرفریب : فریبی : چالاک :سخن ساز : فقرہ باز: چست طنز کرنے والا : توڑ مروڑ میں‌استاد، ماہر۔

Quirl : (n) Curl کا متبادل ۔

Quirquincho : (n) [Amer Sp. f. 'Quechua' .] (۱) پیرو کی ایک جھاڑی جس کی رس دار بوٹیاں پیشاب آور اور قوت بخش (ٹانک) ہوتی ہیں ۔ (۲) ارجنٹائن کا زمین کے اندر رہنے والا ایک جانور آرماڈیلو جس کے اوپر ایک ہڈی کا خول ہوتا ھے اور جب اسے پکڑا جاتا ھے تو وہ گول ہو کر گیند کی طرح ہو جاتا ھے ۔

Quirt : (n) [Sp. 'Cuerda' .] چھوٹے دستے والا گھڑسواری کا کوڑا : چمڑے کا چوٹیا گندھا ہوا ایک کوڑا تقریباً دو فٹ لمبا۔

Quirt : (v) مارنا : دبانا : کوڑے سے ہانکنا ، مارنا ۔

Quis : (n) [L. ] ایک یورپین چہا(پرند) ۔

Quisle : (v) ملک دشمنی کرنا : غداری کرنا : اپنے ملک کے خلاف سازش کرنا۔

Quisler : (n) ملک دشمن : غدار شخص : اپنے ملک سے غداری کرنے والا شخص ۔

Quisling/ Quislingite : (n) ملک دشمن : غدار شخص : اپنے ملک سے غداری کرنے والا ۔

Quislingism : (n) بغاوت خاص کر ملکی باشندے کی غداری ۔

Quisqualis : (n) [L. 'Quis' .] ایک چھوٹی قسم کی ایشیائی ، انڈونیشیائی ، انڈو ملیائی اور افریقی گرم خطے کی جنگلی انگور کی بیلیں ۔

Quisqueite : (n) [f. Quisque, a district in Peru . ] ایک کڑا سیاہ ، چمکیلا مادہ زیادہ تر سلفر اور کاربن کا مرکب : گندھکی زفت معدنی ۔

Quisutsch : (n) [Native name in Kamchatka and Atasks. ] (۱) شمالی بحرالکاہل کے دونوں کناروں کی چھوٹی سالمن مچھلی ۔ (۲) بڑی سرخ گوشت والی مچھلی ۔ (۳) دیکھو Kingsalmon ۔

Quit : (a) [L. 'Quietus' .] (۱) آزاد : پاک :مبرا: بری الذمہ: چھٹکارا پایا ہوا ۔ (۲) چھٹکارا پانے والا : مخلصی یافتہ (آدمی، قانونی پابندی یا سزا سے ) : نجات یافتہ : رہا شدہ ۔

Was glad to be quit of the trouble : پریشانی سے چھٹکارا پا کر خوش ہوا۔

Was quit of a ducking : بس چند غوطوں پر گزری: چند غوطوں کے بعد بچ گیا۔

To be quit for : (کسی سے ) پیچھا چھڑانا۔

To be quit of : تکلیف اور اخراجات سے نجات پانا۔

Quit : (n) (۱) ترک کرنے یا چھوڑ دینے کا عمل ۔ (۲) ترک کرنے یا ختم کرنے کا رجحان ۔

Quit : (n) مختلف چھوٹی قسم کی عصفوری چڑیوں میں سے کوئی، خاص کر غرب الہند کی عصفوری چڑیوں میں سے کوئی ۔

Quit : (v) [L. 'Quit' Fr. 'Quitter' .] (۱) کسی چیز سے پیچھا چھڑانا ۔ (۲) اچھا طرز عمل اختیار کرنا : اچھی طرح سے عہدہ بر آ ہونا۔ (۳) چھوڑ دینا : دست بردار ہونا : دست کش ہونا : کنارہ کش ہونا :ترک کرنا (عادت) : باز رہنا : کسی چیز یا بات سے ہاتھ اٹھا لینا : الگ ہو جانا : لازمی طور پر کسی کا ساتھ چھوڑ دینا : صحبت سے الگ ہو جانا ۔ (۴) چلا جانا : رخصت ہونا : روانہ ہو جانا(کسی جگہ یا کسی شخص کے پاس سے) ۔ (۵) (کرایہ دار کا) مکان چھوڑ دینا : خالی کر دینا : حوالہ کر دینا ۔ (۶) (شاعری) بدلہ دینا : حق ادا کرنا : نعم البدل دینا : احسان اتار دینا : حساب بیباق کردینا(قرض وغیرہ) ۔ (۷) مکمل طور پر ختم کرنا (کام، سرگرمی، یا ملازمت) ۔ (۸) شکست مان لینا : لڑائی جھگڑا ، جنگ و جدال موقوف یاترک کردینا۔

Death quits all scores : موت سب حسابات پاک کر دیتی ھے، چکا دیتی ھے ۔

Quitted him in anger : غصے میں اس کے پاس سے چلا آیا۔

Quit you like men : (قدیم) مردوں کا طریقہ اختیار کرو۔

To give notice to quit : مکان خالی کر دینے کی اطلاع یا نوٹس دے دینا ۔

To quit claim : حق سے دست بردار ہونا؛مطالبے سے دست کش ہونا : (کوئی چیز ) چھوڑ دینا ۔

To quit hold of : قبضہ چھوڑنا : گرفت ڈھیلی کرنا ۔

To quit office : عہدہ یا منصب چھوڑ دینا ۔

Quitch/ -grass : (n) [OE. 'Cwice' .] ایک قسم کی گھاس جس کی جڑیں دور تک پھیلتی ہیں : دوب ۔

Quitclaim : (n) [AFr. 'Quiteclame' .] دعویٰ سے رسمی برداری : ترک دعویٰ بذریعہ قانونی دستاویز ۔

Quitclaim : (v) [AFr. 'Quiteclamer' .] قانونی دعویٰ اور حق وغیرہ سے دست بردار ہو جانا : دست کش ہو جانا : باز آ جانا خاص کر بذریعہ تحریری دستاویز ۔

Quite : (adv.) (۱) بالکل: کلیتاً : سراسر : پورے معنوں میں : یقیناً: ضرور : واقعی ۔ (۲) خاصی طرح : تقریباً : فی الجملہ : بخوبی : انتہائی : حد درجہ : قطعی طور پر : ثبوتی حیثیت سے ۔ (۲) معقول حد تک : معتدبہ : کافی : ایک حد تک ۔

I quite like him : میں فی الجملہ اس کو پسند کرتا ہوں ۔

It is quite the thing : بالکل مطابق رسم و رواج ہے ۔

It is quite too delightful : اتنا خوشگوار ہے کہ بیان نہیں ہو سکتا ۔

Not quite proper : تقریباً نا مناسب ۔

Quite a disappointment : تقریباً بالکل مایوسی۔

Quite a good thing : خاصی اچھی بات (چیز) ۔

Quite covers it : اس پر یہ خوبی حاوی ہے ۔

Quite other : بہت مختلف : بالکل دوسرا ۔

Quite so : بالکل درست : ٹھیک ۔

Was quite by myself : میں بالکل تنہا تھا ۔

Quite : (n) [L. 'Quitare' .] گھوڑے یا گرے ہوئے بلم سوار کی طرف سے سانڈ کو ہٹانے کے لئے وہ مسلسل اشارے جو سانڈ سے لڑنے والا پہلوان اپنی بے آستین کی قبا سے کرتا ہے۔

Quito : (a) Ecuador کوئیٹو کی راجدھانی سے متعلق یا کوئیٹو کی راجدھانی Ecuador کا : کوئیٹو کے مروجہ طرز یا قسم کا۔

Quits : (a) [L. 'Quittus' .] برابر : ٹھیک ٹھیک ۔

Quits : (n) عوض : مساوی : جزا : سزا :(بدلے میں) پورا : احسان یا ادائی میں برابر۔

Quittance : (n) [OFr. 'Quitance' .] (۱) (کسی چیز سے )چھٹکارا : رہائی : بیباقی : (قرض سے)سبک دوشی ۔ (۲) قرض یا احسان سے رہائی یا نجات (بدلہ چکا کر) : ایسی ادائی یا مخلصی کے ثبوت میں دستاویز : رسید ادائی : بھرپائی ۔ (۳) معاوضہ: جزا : مکافات : پاداش: عوض : سزا : انتقام ۔ (۴) فارغ خطی ۔

Omittance is no quittance : اگر مطالبہ نہ کیا جائے تو قرضے کی بھرپائی نہیں مانی جائے گی ۔

Quitted trick : (n) تاش کے کھیل میں ایک پر فریب چال ۔

Quitter/ Quittor : (n) [Perh. OFr. 'Quiture' .] (۱) (بیطاری) گھوڑے کے سُم کے جوڑ پر زخم : شقاق ۔ (۲) صدیدی مادہ ؛ پیپ ۔

Quitter : (n) (۱) چھوڑ دینے والا : چلا جانے والا : روانہ ہو جانے والا : کام چور : بزدل : پست ہمت شخص ۔ (۲) کم عمر سموردار دریائی بچھڑا ۔

Quittor : (n) [ME. 'Quittere'. ] گھوڑے یا دوسرے ٹھوس کھر والے (جانور) کے پاؤں کا ریم آلود ورم خاص کر یہ مرمری یا کریلی ہڈی میں ہوتا ہے ۔

Quiver : (a) [ME. 'Quiver, Cwiver' .] (قدیم) تیز رفتار : چست : مستعد : چاق و چوبند : تیز : طرار ۔

Quiver full of children : بڑا خاندان جس میں بہت سے بچے ہوں ۔

To have an arrow, shaft , left in one's quiver : کسی کے ترکش میں ایک تیر کا باقی ہونا : بالکل مایوس

Quixote : (n) [Name of the hero of Cervantes romance. ] (۱) منصوبہ باز : منصوبی : بڑے بڑے مگر ناقابل عمل منصوبے باندھنے والا : بلند پرواز : خیال بند : موہوم پسند : خیالی پلاؤ پکانے والا شخص : شیخ چلی۔ (۲) ایسا شخص جو اپنی عزت و آبرو یا وفاداری اور محبت کے مقابلے میں اپنے مفاد کی پروا نہ کرتا ہو: من چلا ۔ (۳) (بات کا) دھنی : دھن کا پکا : بگڑے دل ۔

Quixotic : (a) منصوبہ باز : خیالی باتوں کے لئے : بہت جوش کے ساتھ کوشش کرنے والا : (کام میں) خصوصیت کا : موزوں: مخصوص ۔

Quixotical : (a) خیالی باتوں کا : منصوبہ بازی کا : ناقابل عمل منصوبے کا۔

Quixotically : (adv.) منصوبہ بازی سے: بلند پروازی سے: خیال بندی سے : موہوم پسندی سے ۔

Quixotism : (n) ناقابل عمل منصوبہ بندی : منصوبہ بازی کے اصول: خاصّہ یا عمل : روحانی جنون یا خبط : منصوبۂ شیخ چلّی۔

Quixotize : (v) منصوبہ باز بنانا یا ہونا۔

Quixotry : دیکھو Quixotism

Quiz : (n) [Origin unkn. ] (۱)(شاذ) نرالا : عجیب شخص : مضحک صورت ۔ (۲) دلگی باز : ٹھٹھولیا : ہزال : مسخرا : طرفہ معجون : عجوبہ یا غیر معمولی چیز .(۳) دلگی: تضحیک : تمسخر: نقالی جو دوسرے انوکھے پن کا پردہ فاش کرنے یا نقل اتارنے کے لئے کی جائے : (کسی کی) ہنسی اڑانے والا شخص ۔

Quiz : (n) [Origin unkn. ] (۱)عجیب : نرالا آدمی : استہزا کرنے والا یا ہنسی اڑانے والا شخص : عملی مذاق : اعتراض خاص کر کسی طالب علم کا زبانی امتحان یا کلاس میں استاد کا سوال کرنا۔ (۲) ایک قسم کی تفریح جس میں ایک جماعت سے طرح طرح کے سوالات کئے جائیں۔

Quiz : (v) [Origin unkn. ] کسی شخص کی یا اس کی باتوں کی ہنسی اڑانا : سانگ بھرنا : نقل نکالنا: استہزا کے انداز سے دیکھنا : بھانپنا : آنکھ پر عینک لگا کر دیکھنا : مذاق یا تضحیک کے انداز سے تاکنا : سنجیدگی ، متانت یا قاعدے سے سوال کرنا۔

Quiz : (v) [Dial U.S. ] (۱) (کسی آدمی سے) سوال کرنا :پوچھ گچھ کرنا : (کسی طالب علم یا کلاس کاامتحان لینا ) ۔ (۲) سوال یا پوچھ تاچھ سے کوئی بات معلوم کرلینا۔

نہ ہونا بلکہ کسی ذریعہ (کاربراری ) کا باقی رہنا۔

Quiver : (n) (۱) لرزہ : کپکپی : ارتعاش :(آواز میں تھرتھراہٹ، لرزش ) : کانپنے یا تھر تھرانے کا عمل۔ (۲) اچانك چمك: فوری اور عارضی چمك۔

Quiver : (n) [AF. 'Quiver' .] (۱) ترکش : نیز وہ تیر جو ترکش میں ہوں۔ (۲) ایك ظرف جو (کسی چیز کا) سیٹ یا متعدد چیزیں رکھے جانے کے قابل ہو نیز بڑی جماعت یا قطار۔ (۳) ہلنے یا لرزش کا عمل : لرزہ : کپکپی ۔

Quiver : (v) [ME. 'Quiverin' .] (۱) ہلنا : ہلانا : کانپنا : تھرتھرانا : لرزنا: جنبش دینا : ہلکی مگر تیزحرکت ہونا (شخص، پتّے ، آواز ، روشنی وغیرہ کی) : ہلانا : رك جانا : اچانك ٹھہر جانا (خصوصاً تیر کا ) ۔ (۲) (پرند خصوصاً چکور وغیرہ کا پروں کو) تھرتھرا نا یا پھڑپھڑانا۔

To quiver in the wind : تیز ہوا میں ہلنا ، تھرتھرانا۔

To quiver with emotion : (جذبے کی حالت میں) کانپنا : تھرتھرانا (جذبات میں ) بے قابو ہو کر کانپنا : تھرتھرانا۔

Quiver leaf : (n) سفیدے کا درخت خصوصاً شمالی امریکا کے مشرقی علاقے کا متحرك پتّوں والا ایك نازك درخت۔

Quiver tree : (n) جنوبی افریقہ کا بہت زیادہ پتوں والا ایلوا : صبر ۔

Quivered : (a) لرزاں : مرتعش : ترکش سے آراستہ ۔

Quiverer : (n) کانپنے والا : تھرتھرانے والا : لرزاں شخص ۔

Quiverful : (n) بقدر ایك ترکش :اتنے کہ ایك ترکش میں بھر جائیں : ترکش بھر : (مزاحاً) خاندان جس میں بہت سے بچے ہوں : ایك بڑی تعداد ۔

Quivering : (a) لرزاں : متحرك (پتّے) : مرتعش ۔

Quiveringly : (adv.) کانپتے ہوئے : تھرتھراتے ہوئے : ڈرتے ہوئے : مرتعش ہو کر :کانپتی ہوئی آواز میں ۔

Quiverness : (n) تھرتھراہٹ : تھرتھراہٹ کی حالت یا صفت ۔

Quivery : (a) تھرتھرانے والا :کانپنے والا : لرزنے والا ۔

Quivive : (n) [Fr. ] چوکس آدمی : ہوشمندی : خبر داری : للکار : موقع کی تاك ۔

Quiz game : (n) ایک قسم کا تفریحی کھیل جس میں سوال جواب کا مقابلہ ریڈیو یا ٹیلی ویژن پر ہوتا ہے ۔

Quiz kid : (n) کم سنی ہی میں غایت ذہین لڑکا ۔

Quiz master : (n) سوال و جواب کے کھیل میں مقابلہ کرنے والوں سے سوال کرنے والا شخص ۔

Quiz programme/-show : (n) سوال وجواب کا تفریحی کھیل جو ریڈیو یا ٹیلی ویژن پر ہوتا ہے ۔

Quizee/ Quizzee : (n) وہ جس سے تفریح یا دل لگی کی جائے خاص کر سوال و جواب کے کھیل میں ۔

Quizzable : (a) قابل استہزا ؛ ہنسی کے قابل مضحک ۔

Quizzer : (n) مضحک ؛ استہزا کرنے والا شخص ۔

Quizzery : (n) تضحیک یا فعل استہزا ؛ استہزا کی کوئی مثال ، نظیر ۔

Quizzical : (a) (۱) تمسخر انگیز ؛ کسی قدر دلچسپ ؛ نرالا ؛ انوکھا ؛ طرفہ ؛ مضحک ۔ (۲) استہزا کا عادی ؛ استہزا یا تمسخر سے متعلق ۔ (۳)سوالی ؛ عجیب ؛ حیرت انگیز ۔

Quizzicality : (n) انوکھا ، عجیب ، دلچسپ ، نرالا ہونے کی حالت یا صفت ، انوکھاپن ؛ نرالا پن ۔

Quizzically : (adv.) انوکھے انداز میں ؛ تمسخر انگیز طریقے سے ؛ استہزا کے ساتھ ۔

Quizzicalness : (n) دیکھو Quizzicality

Quizzing-glass : (n) (تاریخ) چھوٹا چشمہ ؛ یک چشمہ ؛ یک چشمی عینک ۔

Quizzingly : (adv.) مضحکانہ ؛ تمسخر کرتے ہوئے ۔

Qung/Kung : (n) (۱) اوماٹیکو ندی کے علاقے کی جنوبی افریقی قوم ۔ (۲) کُنگ قوم کا ایک فرد ۔

Quo : Quoth کی متبادل ۔

Quo : (n) [L. 'Quidproquo' .] کوئی چیز جو کسی دوسری چیز کے بدلے میں لی گئی یا دی گئی ہو ۔

Quo modo / Quomodo : ( n) [L.] ذریعہ ؛ وسیلہ ؛ آمدنی ؛ طریقہ ۔

Quo warranto : (n) [L. '] (۱) (قانون) طلب سند ؛ انگریزی رٹ ، (پروانہ حکم) بہ نسبت حق و اختیار جو قبل حکومت کی طرف سے جاری ہوتا تھا یہ جاننے کے لئے کوئی شخص اپنے عہدے یا رائے دہی کے حق کا استعمال کس سند کی بنا پر کرتا ہے ؛ تمام باتیں جو اس حکم کی رو سے بتانی ہیں یا عمل یا کاروائی ۔ (۲) قانونی کاروائی جو منجانب حکومت عمل میں لائی جاتی ہے ۔

Quoad : (Prep.) [ L. ] بہ قدر ؛ بہ لحاظ ؛ بہ نسبت ۔

Quocngu : (n) [Vietnamese. ] رومن حروف تہجی یا طرز تحریر کی بنیاد پر زاید اور ممیز حروف کے ساتھ لکھنے کا ایک طریقہ ۔

Quod : Quoth کا متبادل ۔

Quod/ Quoad : (n) (عامیانہ) قید خانہ ۔

Quod : (v) [Origin Unkn.] قید کرنا ؛ (عامیانہ برطانیہ) جیل میں بند کرنا ۔

Quod computet : (n) [L. ] ایک قانونی فیصلہ جس میں مدعا علیہ کو حساب دینے کے لئے کہاجائے ۔

Quoddy/-boat : (n) [f. Pasramaquoddy Bay. ] ایک کھلی مستول لگی بادبانی کشتی Maine ندی کے ساحلی علاقے میں اکثر ماہی گیری میں استعمال ہوتی تھی ۔

Quodlibet : (n) [L.'Quodlibet' .] (۱) ایک لطیف یا قابل بحث نکتہ خاص طور پر مذہبی یا جامعی سوال جو مباحثہ کے لئے تجویز کیا گیا ہو ؛ ایسے سوال پر ایک جامعی یا مذہبی مباحثہ ۔ (۲)مزاحیہ موسیقی کا بیچ میل جس میں بمقابلے فن کے خیال آرائی کا زیادہ لحاظ رکھا گیا ہو ؛ من موجی ہم آہنگ سریلے گیت کا اجتماع ۔

Quodlibetic/ Quodlibetical : (a) ایک لطیف قابل بحث نکتے وغیرہ سے متعلق ؛ بالکل علمی نیز بحث کا شائق ۔

Quodlibetically : (adv.) ایک لطیف قابل بحث نکتے کے ذریعہ مذہبی یا جامعی سوال کے ساتھ ؛ فلسفہ یا دینیات میں کسی تعلیمی سوال کے رو سے ؛ من موجی ہم آہنگ سریلے گیت کے اجتماع کے ذریعے ۔

Quohog/ Quohaug : Quahog کا متبادل ۔

Quoil : (n) (روزمرہ) Coil کا متبادل ۔

Quoin : (n) (۱) (تعمیرات) کونیا ؛ کونا پتھر یا اینٹ ؛ زاویۂ بیرونی ؛ کنارہ ؛ وہ اینٹ یا پتھرجو زاویہ بناتا ہو ؛ نکڑ کا پتھر ؛ نکڑ ؛ بھوڑا ۔ (۲) کمرے کے اندر کا گوشہ ؛ قرنہ ؛ کونا ۔

(۳) چھاپے کے ٹائپ کو چوکٹھے میں بند کرنے کے لئے یا بندوق کی سطح اونچی کرنے کے لئے (یا بندوق کی نال کو سیدھا کرنے کے لئے) ایک کھٹکا یا میخ : فانہ : چانپ۔ (۴) (بحری) پیپوں کو بہنے سے روکنا۔ (۵) محراب کے بیچ کا پتھر۔

**Quoin /Quoign : (n)** (۱) زاویہ : گوشہ : کونیا : کونا پتھر۔ (۲) مختلف قسم کے پچروں میں سے کوئی مثلاً لکڑی کا سلامی دار۔ بلاک یا میکانکی طریقے سے بنائی ہوئی وسعت پذیر دھات کی ساخت جسے طابع استعمال کرتے ہیں : ایک پچر جو جہاز پر چوبی پیپوں کو لُڑھکنے سے روکنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ (۳) بیرونی زاویے یا گوشے کا ایک پتھر، اینٹ یا لکڑی کا ٹکڑا۔ (۴) ذو معین : ذواربعۃ الاضلاع شکل : لوزی۔

**Hollow quoin :** آب بند کی دیواروں کا وہ حصہ جس میں دروازے کی چوکھٹ لگائی جاتی ہے۔

**Quoin/ Quoign : (v)** چانپ یا فانہ لگا کر جمانا یا کھڑا کرنا (کسی چیز کو) : چانپ یا فانہ لگانا : کھٹکا لگانا : طباعت میں پچر لگانا : پچر مہیا کرنا : خصوصی گوشہ لگانا۔

**Quoin-post : (n)** آب بند کے دروازے کی چوکھٹ۔

**Quoining : (n)** عمارتی حصے جن سے دو دیواروں یا سطحوں کے ملنے کی جگہ پر خصوصی گوشہ بنتا ہے۔

**Quoit : (n) [ME. 'Coite'. ]** (۱) چکتی : چھلا : چانپ۔ (۲) نشانہ باز کے لئے لوہے کے چکر : حلقۂ آہنی۔ (۳) پتلے اور چپٹے کنارے کا بھاری آہنی چھلا یا حلقہ جو کھیل میں پھینکتے اور کھونٹی میں پہناتے ہیں نیز رسی کا حلقہ یا چھلا : چکر یا چھلا پھینکنے کا کھیل یا چکر یا حلقے سے کھیلنا : (مجازاً) (زمانہ ماقبل تاریخ)۔ (اثریات) تابوت کا چپٹا پتھر کا ڈھکن : نیز کھڑے پتھروں پر آڑے پتھروں کا گھیرا یا تابوت۔

**Deck-quoit :** اسی طرح کا کھیل جو رسی کا چکّر یا چھلاّ پھینک کر عرشۂ جہاز پر کھیلتے ہیں۔

**Quoit : (n) [ME.'Coiten' .]** آہنی یا اسی کے حلقے سے کھیلنے والا۔

**Quoiter : (n) [ME. 'Coiter' .]** آہنی یا رسے کے حلقے کا کھیل کھیلنا : چھلے یا چکّر کی طرح پھینکنا : آہنی یا رسے کے حلقے کی طرح پھینکنا۔

**Quokka : (n) [Native name in Australia. ]** جمناسٹک یا ورزشی مشق کا استاد جو اکثر یونانی آرٹ یا فن میں نوجوان کھلاڑیوں کی ورزشی مشقوں میں بحیثیت نگراں نمائندگی کرتاتھا۔

**Quominus : (n) [L. ]** (۱) (قدیم) انگریزی قانون رٹ جس کے مطابق ان کو جنگل برباد کرنے سے روکا جاتا تھا جن کو جنگل سے لکڑی گھاس لینے کا حق تھا۔ (۲) رٹ جس کی رو سے قبل مدعی یہ ثابت کرنا چاہتا تھا کہ اس کی صلاحیت سرکاری بقا یا ادا کرنے کی کم ہو گئی ہے۔

**Quondam : (a) [L. ]** سابقہ : گزشتہ : پہلا : سابقاً : کسی وقت یا زمانے میں۔

**Quondog :** Quandong کا متبادل۔

**Quonk/ Quonking : (n) [Imitative. ]** شور و غل (مثلاً ایسی بات چیت) جو ریڈیو یا ٹیلی ویژن پروگرام میں خلل انداز ہو۔

**Quonset : (n)** بنی بنائی جائے پناہ جسے لوہے کے پیل پایہ پر پینچوں سے کس کر بنایا جائے۔

**Quop : (v) [ME. 'Quappen. ']** (۱) (خاص طور پر روزمرہ) (دل، سینہ، کنپٹی وغیرہ کا) دھڑکنا : پھڑکنا (خصوصاً غیر معمولی تیزی سے)۔ (۲) (مجازاً) جذبات کی لہر دوڑ جانا : اہتزاز کی کیفیت پیدا ہونا : (وفور جذبات سے) ارتعاش پیدا ہو جانا۔

**Quoratean : (n) [Gurok, 'Quoratem' .]** کیلیفورنیا کے Hokan ذخیرۂ الفاظ کے خاندان کی ایک زبان۔

**Quorum : (n) [L. ]** (۱) مفصلات کے چھوٹے درجے کے انگریز مجسٹریٹوں کی منتخب تعداد جن کا پہلے قانونی بنچ یا عدالت قائم کرنے میں اجلاس کے دوران موجود رہنا ضروری تھا۔ (۲) ایک منتخب ٹولی۔ (۳) لوگوں کی تنظیم شدہ انجمن کے اراکین کی تعداد کہ جب ان کا باضابطہ اجلاس ہو تو وہ قانونی طور پر مجاز ہیں کہ عدم موجودگی میں کاروائی عمل میں لائیں : اراکین کی مخصوص تعداد (اکثریت والی) جس کی غیر موجودگی میں تنظیم شدہ انجمن قانونی طور پر کام نہیں کر سکتی ہے۔ (۴) جنرل کاؤنسل یا Mormon پادری کی حکومت میں مقامی طبقے کے وہ لوگ جو ویسے ہی عہدے رکھتے ہوں۔ (۵) نصاب : (مجلس یا انجمن وغیرہ کے) ارکان کی مقررہ تعداد جن کی موجودگی کے بغیر جلسہ یا انجمن کی کوئی کاروائی جائز یا موثر نہیں ہو سکتی : کورم : مذاکرات کے لئے لازمی تعداد ارکان : شمارۂ کافی۔

**Quorum call : (n)** ناموں کی فہرست طلب کرنے کا کام یہ دیکھنے کے

لئے که آیا (اراکین کی) لازمی تعداد موجود هے۔

**Quot :** Quotation, Quoted کا مخفف ۔

**Quota : (v)** کوٹے یا حصے کی مقدار میں مقرر کرنا ۔

**Quota : (n) [med. L. ]** (۱) متناسب حصه خاص کر وہ جو کسی فرد واحد یا کسی جماعت کے لئے مقرر کیا جائے ۔ (۲) کسی رقم یا اشیاء کا حصه جو کوئی فرد یا جماعت لازماً دیئے جانے یا پانے کی مستحق هو ؛ سهم ؛ سهمیه. (۳) کسی کل کا ایک حصه جو کسی شخص کا هو یا اس کو دیا جائے جو اس کو ملنا چاهیئے ۔

**Quota bill : (n)** ایک پارلیمانی قانون جو مارچ ۱۷۹۵ء میں منظور هوا جس کی رو سے هر ملک (اور پھر ضمنی قانون کی رو سے جو اپریل مں پاس یامنظور هوا) هر بندرگاہ کو بحریه کے لئے مقرر تعداد میں آدمیوں کا کوٹا دینا پڑتا تھا ۔

**Quota immigrant : (n)** تارک وطن مقررہ تعداد یا کوٹا کی پابندی کے لحاظ سے جو مختلف امریکی قانون ترک یا تبدیل وطن کے ذریعے عائد کی گئی هو ۔

**Quotability : (n)** استناد پذیری ؛ حوالگی ۔

**Quotable : (a)** (۱) لائق حواله ؛ استناد پذیر ؛ لائق اقتباس خاص کر اقتباس کے لئے مؤثر یا موزوں ۔ (۲) دوبارہ اشاعت کے لئے مناسب، موزوں (کوئی تصنیف یا تالیف) ۔

**Quotableness : (n)** دیکھو Quoability

**Quotably : (adv.)** استناد پذیری کی رو سے ؛ حوالگی کے طور پر ۔

**Quotation : (n) [med.L. ]** (۱) (طباعت) دیکھو Quadrat ۔ ایک بڑا Quadrat (فصلیه) یعنی دھات کا ایک موٹا ٹکڑا جو لوهے کے حرفوں کے درمیان فاصله دینے کے لئے مطبع میں استعمال هوتا هے ؛ کوٹیشن کا عمل یا شق ؛ نقل قول ۔ (۲) وہ عبارت جس کا اقتباس یا حواله دیا گیا هو ۔ (۳) شرح ؛ نرخ ؛ هنڈیوں یا سامان تجارت کی جاریه قیمتیں ؛ نرخ نامه ۔

**Quotation board : (n)** ایک بڑا بورڈ یا تخته جس پر سامانوں ، ذخیروں، اشیائے فروختنی وغیرہ کی جاریه قیمتیں چسپاں رهتی هیں ، اُن چند مقامات پر جهاں تمسکات کی خرید و فروخت هوتی هے ۔

**Quotation furniture : (n)** دھات کا طباعتی لوازمه ۔

**Quotation marks : (n)** تحریر یا طباعت میں وہ نشان جو کسی اقتباس کے شروع اور آخر میں لگاتے هیں جیسے انگریزی عبارت میں واوین(" ") ؛ علامت اقتباس ؛ واوین جو منقوله عبارت کے دونوں جانب لگا دیتے هیں ۔

**Quotation noun / -word : (n)** لسانی عنصر جس کا اس طرح حواله دیا گیا هو ۔

**Quotation quad : (n)** طباعت کے لئے دھات کا کھوکھلا موٹا ٹکڑا جس کا نچلا حصه کھلا هوا هو اور جس کی لمبائی ، چوڑائی، موٹائی نقطوں میں دی گئی هو ۔

**Quotational : (a)** کوٹیشن کی طرح کا ؛ کوٹیشن بنانے والا ؛ ظاهر کرنے والا ؛ اقتباس کرنے والا ۔

**Quotationally : (adv.)** (۱) اقتباس کر کے ؛ حواله دے کر ؛ کوٹیشن بتا کر ۔ (۲) شرح یا نرخ بتاتے هوئے ؛ سامان تجارت کی جاریه قیمتیں بتاتے هوئے ۔

**Quotationist : (n)** وہ جو (عادتاً) اقتباس کرتا هو ؛ جسے حواله دینے کی عادت هو ؛ اقتباس پسند ۔

**Quotaiive : (a)** اقتباس ؛ متعلق به اقتباس ۔

**Quote : (n)** (۱) اقتباس ؛ نقل قول ۔ (۲) اقتباس کا نشان یا علامت. (۳) (عبارت نویسی وغیرہ میں به حیثیت فعل ناقص) اقتباس شدہ الفاظ کو داخل کرنا ۔

**Quote : (v) [med. L. 'Quotare'. ]** (۱) (کسی عبارت یا بیان کو) کسی کتاب ، تحریر یا تقریر سے نقل کرنا یا دهرانا جس سے هلکا سایه اشارہ پایا جائے که ایک کی جماعت کے الفاظ کسی دوسرے کے هیں ۔ (۲) کسی عبارت یا عبارتوں کی نقل کرنا یا دهرانا ۔ (۳) مثال کے طور پر کسی چیز کی نقل کرنا یا اس کے هونے کی نقل کرنا۔ (۴) چیزوں کا نرخ بتانا ۔

**Quote mark : (n)** دیکھو Quotation Mark

**Quoted price : (n)** مقررہ وقت پر سٹه بازار یا بازار تمسکات میں بولی اور بولی هوئی قیمت ۔

**Quotee : (n)** جس کا حواله دیا جائے ؛ وہ چیز جس کا نرخ بتایا جائے۔

**Quoter : (n)** (۱) اقتباس کرنے والا ؛ حواله دینے والا ۔ (۲) نرخ بتانے والا ۔

**Quoth : (v) [OE. 'Cwaep'. ]** کها ، بولا (وہ ، میں یا کبھی کبھی هم) اس کا استعمال اسم یا ضمیر ، متکلم یا غائب صیغوں

کے ساتھ ہوتا ہے ۔

Quotid : (ad) [L. 'Quotidie' .] ہر دن: ہر روز ؛ روزانہ ۔

Quotidian : (a) [L.'Quotidianus' .] یومیہ : روزانہ : عموماً اس بخار سے متعلق جو روزانہ آجاتا ہے ؛ روزمرہ کا ؛ معمولی؛ ادنیٰ ؛ خفیف ؛ غیر اہم ۔

Quotidian : (n) روزانہ واقع ہونے والی کوئی چیز جیسے بخار (جو روزانہ آتا ہے )؛ لرزہ بخار ۔

Quotidian fever : (n) حُمّائے یومی ؛ تپ یومیہ۔

Quotidianly : (adv.) روزانہ ؛ یومیہ ؛ ہر روزہ ؛ متواتر ؛ مسلسل ۔

Quotient : (n) [L. 'Quotiens' .] (۱) حاصل قسمت ؛ خارج قسمت : جو رقم کو دوسری رقم سے (یا عدد کو دوسرے عدد سے ) تقسیم کرنے کے بعد حاصل ہو ۔ (۲) تقسیم کے ذریعہ یہ معلوم کرنا کہ ایک عدد کسی دوسرے عدد میں کتنی مرتبہ شامل ہے ۔

Quotient verdict : (n) نقصانات کی تلافی کے لئے ایک قانونی فیصلہ جو ہر جیوری کی مجوزہ رقم کا اوسط ہو ۔

Quotlibet : (n) دیکھو Quodlibet

Quotiety : (n) [L. quot + -iety. ] عددی تکرار کی حالت ؛ کسی عدد کی نسبتی تکرار ۔

Quotum : (n) [L. 'Quotus' .] حصۂ رسد ؛ بخرا ؛ کوٹا ؛ سہمیہ ۔

Quoz : (n) (قدیم) کوئی عجوبہ یا مہمل چیز ۔

Quraish/Quraysh /Koreish : (n) [Arab. 'Quraish ' .] (۱) قریش ، عرب کا ایک قبیلہ جس میں حضرت محمد صلی اللّٰہ علیہ وسلم پیدا ہوئے ۔ (۲) قریش قبیلے کا ایک فرد ۔

Quraishite/ Qurayshite /Koreishite : (n) اہل قریش ؛ قریش کے قبیلہ کا ایک فرد ۔

Quraish : (n) (قریش) عرب قبیلہ کے لوگ جن کا تعلق حضرت محمد ﷺ سے ہے ۔

Quran : (n) [Arab. ] قرآن شریف ۔

Qursh : (n) [Arab. Qirsh. ] (۱) سعودی عرب کا ایک معمولی سکہ (۱/۲۰ ریال کے مساوی) ۔ (۲) ایک قرص کا ایک سکہ ۔

Qutb : (n) [Arab. Qutb.' ] قطب ؛ مسلم صوفیائے کرام میں برگزیدہ ترین شخص ۔

Qz : Quartz کا مخفف ۔




VOLUME FIFTH

# R - S

CHIEF EDITOR

Prof. Kalimuddin Ahmad



National Council for Promotion of Urdu Language
Ministry of Human Resource Development
Government of India
West Block-I, R. K. Puram, New Delhi- 110 066, INDIA

First published 1998 by National Council for Promotion of Urdu Language,
West Block I, R.K. Puram, New Delhi- 110 066. INDIA

Sl. No. 776
Copies 5000

Price Rs. 600/- V th Vol.

*Supervision*
Dr. M. Hamidullah Bhat
Director
National Council for Promotion of Urdu Language

ISBN No. 81-7587-000-5

*Published By*
Director
National Council for Promotion of Urdu Language
(M/o Human Resource Development)
(Deptt. of Education, Govt. of India)
West Block-1, R. K. Puram
New Delhi - 110 066

*Printed by*
S. Narayan & Sons
B-88, Okhla Industrial Area, Phase-II,
New Delhi- 110020. INDIA

# Contents

# پیش لفظ

پچھلے ۵۰ سال میں اردو زبان نے ایک زندہ زبان کی طرح قومی اور بین الاقوامی سطح پر ہو رہی تبدیلیوں کو اپنے اندر اس طرح سمویا ہے کہ اجنبیت کا کوئی احساس نہیں ہوتا ۔ اس دوران سائنسی اصطلاحات اور نئے الفاظ کا ایک بڑا ذخیرہ اردو زبان کا جزولاینفک بنتا گیا ۔ اس پس منظر میں عبدالحق کی انگلش ۔ اردو ڈکشنری عصر جدید کے تقاضوں کو پورا نہیں کر پارہی تھی اور ایک ایسی جامع لغت کی ضرورت شدت سے محسوس ہو رہی تھی جو نہ صرف اردو کے اس ارتقائی سفر کا احاطہ کرے بلکہ اکیسویں صدی کی سائنسی اور تکنیکی ضروریات کو بھی پورا کر سکے ۔ ٦ جلدوں پر مشتمل جامع انگلش ۔ اردو ڈکشنری کا پروجیکٹ ان ضروریات کو پورا کرنے کے لئے شروع ہوا تھا ۔ مجھے امید ہے کہ جن مقاصد کو مد نظر رکھتے ہوئے ڈکشنری کا یہ پروجیکٹ شروع کیا گیا تھا ان کو یہ ڈکشنری پورا کرے گی ۔

ڈکشنری کی ہر جلد میں کوشش یہ رہی ہے کہ کوئی بھی لفظ بیچ میں منقطع نہ ہونے پائے جس کی وجہ سے کسی جلد کی ضخامت زیادہ ہو گئی ہے تو کسی کی کم ۔ موجودہ جلد (پنجم) ۱۰۳۲ صفحات پر مشتمل ہے ۔ اس جلد میں اندازاً ۳٦,۴٧۰ اندراجات ہیں ۔ کوشش یہ کی گئی ہے کہ زیادہ سے زیادہ عام استعمال کے الفاظ کے اندارجات کا اس لغت میں احاطہ کیا جائے تاکہ ہر میدان کے طلباء و قاری ، مترجمین و محققین کو اس کے سامنے کسی اور ڈکشنری کی ضرورت نہ محسوس ہو ۔ دیگر بہت سی خوبیوں کے ساتھ ایک خاص خوبی یہ بھی ہے کہ اس میں نہ صرف روزمرہ محاورہ بلکہ سائنس ، نفسیات ، ریاضیات ، فلسفہ ، طبیعیات ، حیاتیات ، ادبیات ، سماجیات ، لسانیات و معاشیات وغیرہ غرض یہ کہ تمام مروجہ علوم و فنون کے روزمرہ استعمال کے الفاظ و تراکیب کا بھی قابل قدر ذخیرہ اس میں موجود ہے ۔

علاوہ برایں اس کے اندرجات کو عام قاری و طلباء کے لئے اتنا آسان فہم بنایا گیا ہے کہ اس کے استعمال کرنے میں کسی بھی قسم کی دشورای نہ پیش آئے کیونکہ اس کی ترتیب اندراجات انگریزی حروف تہجی کی ترتیب کے ساتھ لفظ بہ لفظ بھی کر دی گئی ہے مثال کے طور پر :

Republic : (n) [Fr. 'Republique.'] : (۱) جمہوریہ : جمہوری سلطنت : جمہوری ملک ۔ (۲) فلاح عامہ ۔ (۳) وہ طبقہ جس کے ارکان مساوی سمجھے جاتے ہوں ۔ (۴) نمائندہ ؛ جمہوریت.

The republic of letters : (۱) ادیبوں کی انجمن : جماعت ادباء : ادبی کاموں میں مصروف افراد کا ادارہ ۔ (۲) میدان ادب : حلقۂ ادب : اہل قلم ۔

Republic day : (n) یوم جمہوریہ ۔

Republican : (a) (۱) جمہوری ۔ (۲) جمہوریت پسند ۔ (۳) گروہی : اجتماعی ۔ (۴) امریکا کی ایک سیاسی جماعت کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۵) (طیوریات) گھونسلے میں ایک ساتھ رہنے والا : ایک ساتھ تربیت حاصل کرنے والا ۔

Republican : (n) (۱) جمہوری طرز حکومت پر یقین رکھنے والا : جمہوری طرز ماننے والا ۔ (۲) (امریکا) ریپبلکن پارٹی کا رکن : امریکا کی ایک سیاسی جماعت ۔ (۳) (طیوریات) ایک قسم کا پرندہ جو مل جل کر گھونسلا بناتا ہے : ابابیل ۔

Republican calender : (n) جمہوریہ فرانس کے ذریعہ عارضی طور پر اختیار کیا ہوا ایک کیلنڈر : فرانس کا ایک کیلنڈر : تقویم فرانسیسی ۔

Republican era : (n) کیلنڈر جس کی ابتدا ۲۲ ستمبر ۱٧۹۲ء سے ہوتی

Republican grosbeak : (n) بیا : ایک قسم کا پرند جو اپنا گھونسلا بن کر تیار کرتا ھے ۔

Republican marriage : (n) انقلاب فرانس کے دوران دی جانے والی ایک سزا جس میں ایک عورت اور ایک مرد کو ساتھ باندھ کر پانی میں پھینک دیا جاتا تھا ۔

Republican swallow : (n) ابابیل ۔

Republicanism : (n) (۱) جمہوریت ۔ (۲) جمہوریت پسندی : اصلی جمہوری : روح جمہوریت ۔ (۳) جمہوری حکومت یا ادارہ : جمہوری طرز حکومت : جمہوری حکومت کا نظریہ یا اصول ۔ (۴) امریکی ریپبلکن جماعت کے اصول، پالیسی یا سر گرمیاں ۔ (۵) ریپبلکن یا اُس کا ممبر ۔

Republicanization : (n) جمہوریت سازی : جمہور سازی ۔

Republicanize : (v) [Fr.'Republicanizer.'] جمہوری بنانا : جمہوری رنگ پیدا کرنا : جمہوری طرز میں تبدیل کرنا : جمہوری میلان ظاہر کرنا : جمہوری سلطنت قائم کرنا : جمہوری اصولوں کو تسلیم کرنا ۔

اس کے ساتھ ساتھ ذیلی اندراجات کو بھی لفظ بہ لفظ حروف تہجی سے ترتیب دیا گیا ھے جیسے :

Established religion : مروجہ مذہب ۔

Natural religion : فطری مذہب : نیچری مذہب : مذہب فطری ۔

Psychology of religion : نفسیات مذہب ۔

Revealed religion : الہامی مذہب : مذہب وحی ۔

The religion : پرو ٹسٹنٹ مذہب : اصلاح شدہ مذہب ۔

To get religion : (عامیانہ اور مزاحاً) اللہ والا بن جا ۔

جہاں ضروری سمجھا گیا ھے وہاں اسلوبیاتی اہمیت کی بھی نشاندہی کی گئی ھے ۔ جیسے متروک ، قدیم ، ادبی و لسانیاتی وغیرہ ۔ اس کے علاوہ ساتھ ساتھ جہاں تک ممکن ہو سکا انگریزی محاوروں کے معنی واضح کرنے کے لئے اس کے مترادف ہم معنی ضرب الامثال یا محاورے وغیرہ کا بھی استعمال کرنے کی حتی الامکان کوشش کی گئی ھے ۔ مثلاً :

To be in the red : خسارہ ظاہر کرنا : خسارہ دکھلانا ۔

With red hands : جس کے ہاتھ خون آلودہ ہوں ۔

The rose of : فلاں جگہ کی سب سے حسین لڑکی ۔

To take smooth : آسان بنانا : سہل بنانا ۔

علاوہ ازیں یہ تمام دفتری اہلکاروں ، اہل قلم و علم ، صحافیوں ، اساتذہ ، ماہرِ قانون ، طلباء ، مترجمین و محققین اور عام قاری کی روزمرہ ضروریات کے لئے بھی یکساں کار آمد و مفید ثابت ہو گی ۔ یہ جامع انگریزی اردو لغت اندھیرے میں روشنی کی ایک کرن ہے کیونکہ اس کے مکمل سیٹ میں تقریباً ۲ لاکھ الفاظ و اندراجات کا احاطہ کیا گیا ہے ۔

امید ہے کہ یہ اکیسویں صدی کے تقریباً تمام علمی و سائنسی تقاضوں کو بھی پورا کرے گی ۔ اردو دنیا اور اردو قارئین کے مشورے حاصل رہے تو انشاء اللہ یہ بہت جلد اور زیادہ جامع انداز میں آپ لوگوں کے سامنے ہو گی ۔

میں اس لغت کے چیف ایڈیٹر کلیم الدین احمد صاحب (خدا ان کو غریق رحمت کرے) اور ان کی ٹیم میں شامل سبھی لوگوں کا شکرگذار ہوں جو اس کی ترتیب و تدوین میں کلیم الدین احمد صاحب کے معاون و مددگار رہے ۔ ان کے اسمائے گرامی میں سید شاہ عطاء الرحمٰن ، محمد صدیق ، ممتاز احمد ، مصطفیٰ کمال ہاشمی ، سید عبدالحامد ، ناصر رضا خان جلیلی ، رضوان احمد خان ، کاظم حسین ، بشیرالدین احمد خان اور شمیم احمد صدیقی وغیرہ شامل ہیں ۔

عموماً لغات کی پروف خوانی ایک انتہائی محتاط انداز اور باریک بینی کا کام ہوتا ہے خاص طور سے ذو لسانی لغات کی تصحیح و پروف خوانی ایک انتہائی نازک اور دقت طلب معاملہ ہے اس لئے اس کی پروف خوانی میں کافی توجہ ، محنت اور لگن کی ضرورت ہوتی ہے اس خدمت کو ہماری ریسرچ اسسٹینٹ مہ جبیں اختر نے دفتر کی اور دوسری ذمہ داریوں کے ساتھ خوش اسلوبی ، محنت و لگن سے انجام دیا ہے اس لئے وہ خاص طور سے شکریہ کی مستحق ہیں ۔

قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان دوسری زبانوں کی لغات و اصطلاحات ، دائرۃ العلوم وغیرہ جیسے تامل ۔ اردو ڈکشنری ، اردو انسائیکلوپیڈیا کے علاوہ بہت سی اصطلاحات و مضامین کی لغات جیسے حیاتیات ، عمرانیات ، لسانیات ، نباتیات ، نفسیات ، تاریخ و سیاسیات وغیرہ کی تدوین و ترتیب میں مصروف ہے جن کی آج کے دور میں اشد ضرورت ہے ۔ ان میں سے کچھ تو مکمل ہو چکی ہیں ، اور کچھ طباعت کے اور کچھ تیاری کے مرحلے طے کر رہی ہیں ۔ ان فرہنگوں کے آنے کے بعد مولانا ابوالکلام آزاد اردو یونیورسٹی ، جو کہ اب وجود میں آچکی ہے ، کو بھی اپنے علمی پروگرام آگے بڑھانے میں مدد ملے گی ۔

امید ہے کہ آئندہ آنے والے دو تین سالوں میں کونسل کی کافی کچھ کاوش و محنت لغات و اصطلاحات کی شکل میں موجود ہو گی ۔ مجھے امید ہے کہ تمام کر مفرما و محبان اردو کونسل کی اس کاوش کو سراہیں گے اور اپنے مفید و اہم مشوروں سے نوازتے رہیں گے تاکہ اس کے اشاعتی پروگرام کو جِلا مل سکے ۔ در اصل کوئی بھی انسانی کام مکمل و بے عیب نہیں ہوتا حالانکہ اس ڈکشنری کی تدوین و ترتیب میں پوری لگن اور انتہائی احتیاط سے کام لیا گیا ہے اس کے باوجود اگر اس میں کوئی خامی یا کمی نظر آئے تو میری محبان اردو سے درخواست ہے کہ وہ بلا کسی جھجھک کونسل کو مطلع کریں تاکہ آئندہ ان اغلاط کا اعادہ نہ ہو ۔

(محمد حمید اللہ بھٹ)
ڈائرکٹر
قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان
منسٹری آف ہیومن ریسورس ڈویلپمنٹ
(حکومت ہند)
ویسٹ بلاک ۔ ۱ ، آر ۔ کے ۔ پورم
نئی دہلی ۔ ۱۱۰۰۶۶

# ABBREVIATIONS USED IN THIS DICTIONARY

a. ...adjective
a (in etymologies)...adoption of
abbrev. ...abbreviation, abbreviated
abstr. ...abstract
ad. ...adaptation of
adj. ...adjective
adv. ...adverb
AF (r). ...Anglo-French
Amer. ...American
Anglo-Fr. ...Anglo-French
Anglo-Ind. ...Anglo-Indian
Anglo-Ir. ...Anglo-Irish
Anglo-L. ...Anglo-Latin
aphetic ...aphetic, aphetized
app. ...apparently
Arab. ...Arabic
Aram. ...Aramaic
arch. ...archaic
A. V. ...Authorised version of the Bible
bibl. ...biblical
Boh. ...Bohemian
Braz. ...Brazilian
Brit. N. Amer. ...British North America
Bulg. ...Bulgaria
Byz. ...Byzantine
Cat (al) ...Catalan
Celt ...Celtic
Cf. cf. ...Confer, Compare
Cl. L. Gr. ...Classical Latin, Greek
Conj. ...Conjuction
Contr. ...Contracted, Contraction
Da. ...Danish
deriv ...derivative, derivation
dim. ...diminutive
Dor. ...Doric
Du. ...Dutch
etym. ...etymology
f. ...from of, formed on
F. ...French
Flem. ...Flemish
Fr. ...French
G. ...German
Gael. ...Gaelic
Ger. ...German
Goth. ...Gothic
Gr. ...Greek
Heb. ...Hebrew
H. G. ...High German
Hind. ...Hindustani
Icel. ...Icelandic
IE. ...Indo-European
imit. ...Imitative
Indo-Eur. ...Indo-European
Indo-Gmc. ...Indo-Germanic
int., interj. ...interjection
Ir. ...Irish
Irel. ...Ireland
It. ...Italian
Jap. ...Japanese
Jav. ...Javanese
L. ...Latin
Lat. ...Latin
Law L. ...Low Latin
L. Du. ...Low Dutch
Lett. ...Lettish
LG. ...Low German
Linn. ...Linnaeus
Lith. ...Lithuanian
Maundev. ...Maundeville
M. Bret. ...Middle Breton
M. Du. ...Middle Dutch
(M) Du. ...Middle and modern Dutch
ME. ...Middle English
med. L. ...mediaeval Latin
Mex. ...Mexican
MHG. ...Middle high German
M Ir. ...Middle Irish
MLG. ...Middle Low German
(M) LG. ...Middle and Modern Low German
mod. L. ...Modern Latin
MSc. ...Middle Scottish
MSw. ...Middle Swedish
M. Welsh. ...Middle Welsh
n ...Noun
N Afr. ...North-African
N Amer. ...North American
NEFr. ...North-eastern French
N. Eng. ...Northern English
N Fris. ...North Frisian
N. O. ...Natural Order
Northumb. ...Northumbrian
Norw. ...Norwegian
N. S. W. ...New South Wales
N. T. ...New Testament
N. W.. n.w. N. Z. ...north-west,-western
N. Z. ...New Zealand
O Bret. ...Old Breton
O Brit. ...Old British
obsc. ...obscence, -ly
O Celt. ...Old Celtic
O Corn. ...Old Cornish
OE. ...Old English (Anglo-saxon)
OFr. ...Old French
(O) Fr. ...Old and modern French
O Fris. ...Old Frisian
O Gael. ...Old Gaelic
OHG ...Old High German
O Icel. ...Old Icelandic
O Ir. ...Old Irish
O L. ...Old Latin
O L Frank, OLG ...Old Low Frankish, German
O Lith. ...Old Lithuanian
ON ...Old Norse
ONFr. ...Old Northern French
O North. ...Old Northumbrian
O Pers. ...Old Persian
O Pruss. ...Old Prussian
Opp. ...opposed (to)
Ork. ...Orkney
OS. ...Old Saxon
O Scand. ...Old Scandinavian
OSL. -Oslav. ...Old Slavonic
Osp. ...Old Spanish
O Sw. ...Old Swedish
O T. ...Old Testament
OW. ...Old Welsh
pa. t ...past tense
perh. ...perhaps
Pers. ...Persian
Peruv. ...Peruvian
Pg., Port ...Portuguese
Pol. ...Plural
Pol. ...Polish
pop. L. ...popular Latin
post-Aug. ...post Augustan Latin
post-Cl. ...post-Classical Latin
pple ...participle
pr. ...provencal
prep. ...preposition
prob. ...probably
pron ...pronoun
refash ...refashioned
Rom. ...Roman. 1
Rum ...Rumanian
Russ. ...Russian
S. Afr. ...South African
S. Amer. ...South American
Scand. ...Scandinavian
Schol. L. ...Scholastic Latin
Scotl. ...Scotland
Sem. ...Semitic
Serb. ...Serbian
Shetl. ...Shetland
Sinh. ...Sinhalese
Skr. ...Sanskrit
Slav. ...Slavonic
Sp. ...Spanish
Sw. Swed. ...Swedish
Syr. ...Syriac
Teut. ...Teutonic
Tokh. ...Tokharian
Tyrol. ...Tyrolese
Ukr. ...Ukrainian
unkn. ...unknown
U. S. ...United State
V ...Verb
Var. ...Variable
W. ...Welsh, West, western
WFr. ...West French
W Fris. ...West Frisian
W Gmc. ...West Germanic
WIE. ...Western Indo-European
W. Ind.,W. Indies ...West Indies
W. S. ...West Saxon
Wycl. ...Wyclif
YMCA ...Young Men's Christia Association
Yr. ...Year
Yrbk ...Year book
YWCA ...Young Women's Christian Association
Zool ...Zoological, Zoology

# SUBJECT TERMS IN ENGLISH-URDU DICTIONARY

| | | | |
|---|---|---|---|
| Acoustics | سمعیات | Geography | جغرافیہ |
| Administration | انتظامیہ | Geology | ارضیات |
| Aeronautics | طیرانیات | Geometry | ہندسہ |
| Agriculture | زراعت | Grammar | قواعد |
| Anatomy | تشریح | Heraldry | نقابت |
| Anthropology | بشریات | History | تاریخ |
| Archaeology | اثریات | Horology | ساعت شناسی |
| Architecture | تعمیرات | Jewellery | جواہرات |
| Astrology | علم النجوم | Law | قانون |
| Astronomy | فلکیات | Linguistics | لسانیات |
| Bacteriology | جرثومات | Logic | منطق |
| Biology | حیاتیات | Mathematics | ریاضیات |
| Bleaching | سفید کاری | Mechanics | میکانیات |
| Botany | نباتیات | Medicine | طب |
| Chemistry | کیمیا | Metallurgy | فلزیات |
| Colloquial | روز مرّہ | Metaphysics | مابعد الطبیعیات |
| Commerce | تجارت | Meteorology | موسمیات |
| Conchology | صدفیات | Military | فوج |
| Crystyllography | قلمیات | Minerology | معدنیات |
| Cytology | علم خلیات | Mining | کان کنی |
| Dentistry | دندان سازی | Music | موسیقی |
| Dynamics | حرکیات | Mythology | اساطیر |
| Ecclesiastical | کلیسائی | Natural history | تاریخ طبیعی |
| Economics | معاشیات | Nautical | بحری |
| Education | تعلیمیات | Nonce-word | یك وقتی لفظ |
| Electricity | برقیات | Optics | بصریات |
| Engineering | انجینیئرنگ | Ornithology | طیوریات |
| Entomology | حشریات | Palaeontology | فوسلیات |
| Ethics | اخلاقیات | Pathology | مرضیات |
| Fishery | ماہی گیری | Philosophy | فلسفہ |
| Fortification | قلع بندی | Phonetics | صوتیات |
| Forestry | جنگلات | Photography | فوٹو گرافی |
| Gardening | باغبانی | Physics | طبیعیات |

| | |
|---|---|
| Physiology | عضویات |
| Politics | سیاسیات |
| Printing | طباعت |
| Prosody | عروض |
| Psycho-analysis | تحلیل نفسی |
| Psychology | نفسیات |
| Radiology | شعایات |
| Rhetric | علم البدیع |
| Slang | عامیانہ |
| Smelting | تصفیہ |
| Sociology | سماجیات |
| Statics | مسکونیات |
| Statistics | شماریات |
| Surgery | جرّاحی |
| Surveying | پیمائش |
| Telegraphics | تلغرافی |
| Theology | دینیات |
| Veterenary | بیطاری |
| Zoology | حیوانیات |

# R

R : (a) (۱)جدید انگریزی (رومن) حروف تہجی کا اٹھارھواں اور قدیم انگریزی حروف تہجی کا سترھواں حرف : سال کے بعد وہ مہینے جن میں حرف (r) آتا ھے اور جنہیں The 'r' months کہتے ہیں . (یعنی ستمبر سے اپریل تک کے مہینے) . یہ زمانہ کستورا مچھلی(Oyster) کے شکار کا موسم ہوتا ھے : مکتب کی نوشت و خواند ، تعلیم اور حساب کو The three R's کہتے ہیں . (۲)سلسلہ وار شمار کے لئے استعمال کیا جاتا ھے جیسے 'Ms. R' 'R Bathery' وغیرہ یا کسی چیز یا شخص کے لئے علامت کے طور پر استعمال ہوتا ھے : نقشہ سازی میں ایک نقطہ کے طور پر مستعمل ھے.

Ra- des-Vaches : (n) [Swiss dial. of Fribourv.] (فرانسیسی) گوال راگ (سوئستانی گوالوں کی راگنی جسے نر یا نر سنگھے سے نکالتے ہیں) : سوئستان کا ایک سرود یا نغمہ.

Raad : (n) [D.] برطانوی انتظامیہ کے تسلط سے قبل جنوبی افریقہ کے جمہوریہ بوئیر کا ایوان قانون ساز .

Raad : (n) [Arab. 'ra,ad.'] ایک امریکی برقی مچھلی .

Rab : (n) [Fr. 'Rabot' .] بیساکھی نما چوبی دستہ جس کو ہاون میں جڑی بوٹیوں کو کوٹنے ، ملانے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے .

Rabat : (n) [Fr.] ایک خاص قسم کا رومی کالر جو ایک مختصر لباس میں لگا ہوتا ھے اور جسے خصوصاً پادری پہنتے ہیں، اسے Rabbi بھی کہا جاتا ھے .

Rabat : (n) [Fr.'Rabattre'.] ایک قسم کی پالش .

Rabat : (a) مراکش کی راجدھانی رباط کا یا اس سے متعلق :رباط میں رائج طرز یا قسم کا .

Rabatine : (n) [Fr. 'Rabat' .] زیریں کالر .

Rabato : (n) [Fr.] سترھویں صدی میں مستعمل ایک مخصوص قسم کا لمبا کالر .

Rabban : (n) [Heb. 'Rabban' .] استاد : ماسٹر : وہ اعزازی خطاب جو یہودی سر براہ معبد کو دیتے تھے .

Rabbet : (n) [ME.] (۱) لمبی چول : سال : لمبا خانہ : گھر : کٹاؤ جس میں تختے وغیرہ کا سرا بٹھایا جاتا ھے . (۲) (چوب) بارگرداں (لچك دار شہتیری جو ہتھوڑے کو چوٹ مار کر اٹھنے میں مدد دیتی ھے) . (۳) لمبی چول کا کوئی پہلو : شانہ .

Rabbet : (v) (لکڑی کی کسی چیز میں) لمبی چول یا لمبا کٹاؤ بنانا: چوکھٹا جمانا : سالنا : چول بٹھانا .

Rabbeted lock : (n) قفل دو پارچہ .

Rabbeted joint : (n) وہ جوڑ جو دو چول دار لکڑیوں کو ملانے سے بنتا ھے .

Rabbeting : (n) چول کاٹنے کا کام یا چول دار لکڑیوں کو باہم جوڑنے کا عمل : اس قسم کی لکڑیوں کا چول دار حصّہ .

Rabbi : (n) [OE.] (۱) استاد : آقا : مالك : یہودیوں کے مخاطب کرنے کا ایک اصطلاحی لفظ . (۲) حبر : ربی : ربانی : یہودیوں کا فقیہ یا عالم . (۳) یہودی ماہرین قانون کا احترامی خطاب . (۴) یہودی ماہر قانون : (جدید یہودی استعمال) صرف مخصوص ماہرین قانون شریعت کے لئے .

Rabbin : (n) [Fr. 'Rabbib' or med. L. 'Rabbinus' .] (۱) دیکھو Rabbi (خصوصاً جمع میں مستعمل) . (۲) حبر : ربی : ربانی .

Rabbinate : (n) ربی یا ربانی کادفتر یا عہدہ : کسی کے ربی ہونے کی مدت .

Rabbinic : (a) [f. Prec + ic] دیکھو Rabbinate

Rabbinic : (n) ربانی حبر .

Rabbinical : (a) (۱) ربانوی . (۲) حبروں کا : ربیوں سے متعلق یا ان کی خصوصیت کا : ان کی تعلیم ، تحریر وغیرہ

Rabbitty : (a) اربنی : خرگوش سا : خرگوش آسا : خرگوشی :جہاں خرگوش بہت ہوں ۔

Rabble : (n) [ME.] (۱) بے ترتیب مجمع : بھیڑ : انبوہ : بھیڑیا دھسان: مجمع : گنوار دَل ۔(۲) کمینوں کی ٹولی ۔ (۳) رذیل لوگوں کا طبقہ ۔ (۴) اراذل و انفار ۔ (۵) بے مہار ۔

The rabble : آبادی کا عام ، نچلا اور بے ترتیب حصہ : گنوار دَل ۔

Rabble : (a) گنوار دَل میں شریک : گنوار دَل سے مخصوص ۔

Rabble : (n) [Fr. 'Rable' .] لوہے کی چھڑ : کانٹا جس سے پگھلتی ہوئی دھات کو ہلاتے ہیں ۔

Rabble : (v) [ME.] (۱) (الفاظ یا تقریر کو) ناقابل فہم انداز میں ادا کرنا ۔ (۲) اس انداز میں بولنا یا پڑھنا : بڑبڑانا ۔ (۳)پھوہڑپن یا بدسلیقگی سے کام کرنا (بول چال)۔ (۴) کھڑ کھڑانا : دھڑ دھڑانا : چلّانا ۔

Rabble : (v) (۱) حملہ کرنا یا توہین کرنا(کسی شخص کی یا اس کی حیثیت کی) ۔ (۲) یلغار کرنا ۔ (۳) مجمع ہو جانا ۔

Rabble : (v) بھڑ کانا: جوش دلانا : ست نکال لینا : صاف کرنا ۔

Rabble-rouse : (v) عوام کے جذبات کو بھڑکانا : مشتعل کرنا ۔

Rabble-rouser : (n) عوام کو بھڑکانے والا : مشتعل کرنے والا : بیدار کرنے والا : سیاسی اور سماجی تبدیلی کے لئے لوگوں کو مشتعل کرنے والا ۔

Rabble-rout : (n) گنوار دل : دیکھو Rabble ۔

Rabblement : (n) (۱) دیکھو Rabble ۔ (۲) مجمع عوام : طوفان بد تمیزی : ہنگامہ : شور و شغب : ہنگامہ خیزی (شاذ)۔

Rabbler : (n) طوفان بد تمیزی کرنے والا : ہنگامہ پسند : مجمع لگانے والا : شر پسند ۔

Rabelaisian : (a) [f. name of Francois Rabelais . ] (۱) رابلوی : (اسلوب یا طرز تحریر ) جس میں خیال آرائی اور لفاظی کا زور اور عامیانہ قسم کی ظرافت پائی جاتی ہے: بوستان خیالی ۔ (۲) رابلے پرست : معتقد رابلے: فرانسیسی مزاحیہ نگار رابلے Rabelais کا معترف یا اس کی تصانیف پر عبور رکھنے والا ۔

Rabelaisianism : (n) رابلوی رجحان : رابلویت ۔

خصوصاً حبری زبان کی آخری شکل ۔ (۲) (اشخاص کا) طبقہ ربانی کا : ربانیوں کے مشابہ : ربانی ادب سےکا جاننے والا ۔

Rabbinically : (adv.) ربانوی طرز میں : ربیوں کی طرح ۔

Rabbinism : (n) (۱) ربانویت : ربیوں کی تعلیم یا اصول ۔ (۲) ربانوی اظہار : ربیوں کی زبان کی انفرادیت یا اس کا عجوبہ پن ۔

Rabbinist : (n) (۱) حامی ربانویت : ربانویت کا پیرو : ربانوی : ربیوں کی تعلیم یا اصول کا حامی ۔ (۲) (خصوصاً وہ یہودی جو تاطور اور ربیوں کی تعلیمات کو قبول کر لیتا ہے۔ (۳) احادیث بنی اسرائیل ۔

Rabbinistic/-al : (a) ربانویت کی حمایت سے متعلق ۔

Rabbinite : (n) دیکھو Rabbinist

Rabbit : (n) [OFr. 'Rabet(t)e' .] (۱) خرگوش : پالتو خرگوش : انگلش خرگوش: خرگوش کا شکار : خرگوش کا گوشت: وہ غذا جو خرگوش کے گوشت کے ساتھ تیار کی گئی ہو۔ (۲) (مجازاً)کمزور شخص خصوصاً کرکٹ یا ٹینس کا کمزور اور خراب کھلاڑی ۔

Rabbit : (v) (۱) خرگوش مارنا : خرگوش پکڑنا : خرگوش کا شکار کرنا ۔ (۲) جھنڈ بنانا (خرگوش کی طرح) ۔

Rabbit : (v) (عامیانہ) ایک بے معنی لفظ جو کوسنے اور بد دعا کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Rabbit-fish : (n) خرگوش نما مچھلی مثلاً برطانوی Chimacra Monstrosa مچھلیوں اور امریکی Agecephalus جنس کی مچھلی ۔

Rabbit-foot : (n) خرگوش کا پاؤں ۔

Rabbit-hutch : (n) خرگوش رکھنے کا ڈربا۔

Rabbit-punch : (n) گردن کے پچھلے حصہ پر ایک ضرب ۔

Rabbit-warren : (n) خرگوشوں کا جنگل :جہاں خرگوشوں کے بہت کثرت سے ہوں ۔

Rabbitry : (n) خرگوش رکھنے کی جگہ : بہت سے خرگوش ۔

Rabbitter : (n) آدمی یا کتا جو خرگوش کا شکار کرتا ہے ۔

Rabfak/ Rabfac : (n) [Russ. 'Rabfak'.] روسی اسکول جہاں مزدوروں کو ابتدائی یونیورسٹی تربیت دی جاتی ھے۔

Rabi : (n) [Arab. 'Rabi' spring.] ہجری سنہ کے دو مہینے ربیع الاوّل اور ربیع الآخر ۔

Rabi : (n) [Urdu ' Rabi'.] فصل ربیع ۔

Rabid : (a) [L. 'Rabidus'.] (۱) تُند : غضب ناک : شدید ۔ (۲) سر پھرا : کٹر : اندھا ۔ (۳) (خصوصاً کتے کے لئے) باؤلا : دیوانہ ۔ (۴) سگ گزیدگی یا ہڑک یا اس کے متعلق ۔

Rabidity : (n) تشدد : کٹرپن : شدت : تندی : دیوانگی : ہڑک ۔

Rabidness : (n) دیکھو Rabidity

Rabies : (n) [L.] جنون سگ گزیدگی : ہڑک ۔

Rabiform : (a) جنون سگ گزیدگی کے مشابہ یا اس کی خصوصیات کا۔

Rabinet : (n) (تاریخ) توپ کی ایک چھوٹی قسم ۔

Rabious : (a) [L. 'Rabiosus'.] شدید : سخت ۔

Raccoon/ Racoon : (n) راکون : ریچھ کی جنس کا ایک پستان دار جانور جو امریکا میں پایا جاتا ھے جو بلی کی جسامت کا ہوتا ھے اور درختوں پر زندگی گذارتا ھے ۔

Race : (n) [ON. 'Ras'.] (۱) دوڑ : مسابقت : مسباق : دوڑنے کا عمل ۔ (۲) رو : زور کا دھارا : تیز بہاؤ (سمندر یا ندی کا) ۔ (۳) دَور (چاند ، سورج یا زندگی کا) ۔ (۴) نالی : چکر (جس پر کرگھے کی نال دوڑتی ھے) ۔ (۵) (جمع) گھڑ دوڑ ۔ (۶) زمان یا مکان کا ایک حصہ ۔ (۷) میدانی قطعہ جو ڈور لگانے کے لائق ہو ۔ (۸) (مجازاً) زندگی کا عمل : روش زندگی : طریق حیات یا اس کا کچھ حصّہ ۔ (۹) وقت کی رفتار ۔ (۱۰) (میکانیات) وہ جگہ جس پر ڈرم یا چکی گردش کرتی ھے ۔ (۱۱) (کان کنی) اسپار یا کچی دھات کی سوت ۔ (۱۲) قطار یا سلسلہ (بول چال)۔ (۱۳) دوڑ ، گھڑ سواری : کشتی رانی کا مقابلہ : رفتار : دوڑ کا مقابلہ ۔ (۱۴) گلی : نکاس ۔

A racing man : گھڑ دوڑ کا شائق ۔

Race : (n) [Fr. Race'.] (۱) نسل : خاندان : قبیلہ : قسم : جنس : طائفہ : طبقہ : قوم : انسان : حیوان اور نباتات کی مشترک نسل ۔ (۲) مشترک خصوصیات : عادات : چہرے بشرے والے افراد کی جماعت یا طبقہ (نسل مشترک کی وجہ سے) ۔ (۳) نسب : نژاد ۔ (۵) حیوانات کی نسل : کسی جنس کی مخصوص اقسام ۔ (۶) نباتات کی اقسام۔ (۷) حیوانات کی ارتقائی نسل ۔ (۸) کسی خاص جماعت سے متعلق ہونے کی حالت یا حقیقت ۔ (۹) یکساں خصوصیت یا خصوصیات رکھنے والے انسان و حیوان اور اشیاء کی جماعت ۔ (۱۰) امتیازی خوشبو : ذائقہ یا اثر (شراب وغیرہ کا) ۔ (۱۱) قسم یا بنیاد کو ظاہر کرنے کی کیفیت ۔ (۱۲) (مجازاً) (تقریر و تحریر) طرز یا اسٹائل کی خصوصیات : خصوصاً زبان کی چرپراہٹ : چٹ پٹاپن ۔

Of (noble) race : اعلیٰ نسل یا خاندان کا ۔

Race : (n) قطع و برید ۔

Race : (a) (جہاز سے متعلق) جس کے لئے بہت گہرے پانی کی ضرورت ہو ۔

Race : (v) (۱) دوڑ میں مقابلہ کرنا : آگے بڑھنے کی کوشش یا مسابقت کرنا : دوڑ میں شامل ہونا ۔ (۲) گھڑدوڑ میں گھوڑے دوڑانا : دوڑ : گھڑ سواری : کشتی رانی میں مقابلہ کرنا ۔ (۳) دوڑنا : بھاگنا : تیزی سے دوڑنا ۔ (۴)(پہیے وغیرہ کا) پانی کے زیر چکر کھاتے ہوئے نکلنا۔ (۵) (گھوڑا وغیرہ) دوڑانا : بھگانا ۔ (۶) گھڑ دوڑ کے پھیر میں لٹا دینا ، اڑا دینا (روپیہ ، دولت) ۔ (۷) (موٹر وغیرہ کو )تیز چلانا : پوری طاقت سے دوڑانا : بھگانا ۔ (۸) (چکّی ، سان وغیرہ کو) چلنے کے لئے معقول طور پر آویزاں کرنا۔

Race : (n) [OFr. 'Rais, Raize'.] جڑ : بیخ : (خصوصاً ادرک کی) ۔

Race : (n) [Origin unkn.] گھوڑے یا کتے کے چہرے پر سفید لمبا نشان۔

Race : (n) (روزمرہ برطانیہ) نوچ : (پرم) اکھاڑنا : توڑنا (پھول)۔

Race : (v) [var. of Rase(v).] کسی تیزچیز سے نوچنا : کھرچنا یا پھاڑ دینا : ٹکڑے ٹکڑے کر دینا : کاٹ دینا : کاٹنا : اندھا دھندوار کرنا۔

Race baiter : (n) کسی نسلی گروپ کو ستانے والا ۔

Race-baiting : (n) کسی نسلی گروپ کو ستانا ۔

Race-ball : (n) دوڑ گھر کا ناچ (جو دوڑ کے سلسلے میں ناچتے ہیں) ۔

Race board : (n) چکّر جس پر کرگھے کی نال دوڑتی ھے ۔

Race-card : (n) سباق نامہ (جس میں دوڑ کے اوقات وغیرہ لکھے ہوتے ہیں) ۔

Race-course : (n) (۱) گھڑ دوڑ کا میدان : دوڑ کا چکّر : حلقۂ سباق : مسابقت کا میدان ۔ (۲) چکّی دھارا : پانی کی وہ دھار جو چکی کے پہیے کو چلاتی ھے : جہاز رانی کے قابل دریا وغیرہ : عرشۂ جہاز کے کنارے کی نالی : آبی شاہراہ ۔

Race-day : (n) یوم مسابقت : گھڑ دوڑ کا دن ۔

Race ginger : (n) ادرك کی جڑ ۔

Race glass : (n) وہ دُوربین جو دوڑ کے میدان میں‌کام آتی ھے : ریس گلاس ۔

Race goer : (n) گھڑ دوڑ کا رسیا : گھڑ دوڑ کا شائق ۔

Race-horse : (n) (۱) گھڑ دوڑ کا ترتیب یا فتہ گھوڑا : دوڑ کا گھوڑا : اسپ مسابقہ : اسپ میدان : تیز رفتار گھوڑا ۔ (۲)جہاز کا عرشہ : اسٹیمر کا ڈك ۔

Race-horse grass : (n) ایك قسم کی گھاس ۔

Race horse keno : (n) ایك قسم کی لاٹری جس میں ہر کھلاڑی ۸۰ نمبروں میں سے دس نمبر منتخب کرتا ھے اور اگر اس کے دس نمبر الگ کئے ھوئے بیس نمبروں میں سے ہیں تو وہ جیت جاتا ھے ۔

Race knife : (n) فلزات اور لکڑی پر خط کھینچنے کا نوکدار چاقو یا پر کار ۔

Race line : (n) پانی کے نکاس کی مخصوص نالی ۔

Race meeting : (n) (۱) (گھڑدوڑ میں) اجلاس گھڑدوڑ : وہ موقع جب لوگ گھڑدوڑ دیکھنے کے لئے اکٹھے ھوں ۔ (۲) ایك ہی دن یا لگاتار مختلف دنوں میں ھونے والی گھڑدوڑ کی تعداد (خصوصاً بر طانیہ میں) ۔

Race memory : (n) نسلی روایت : وہ تجربے ، یادیں اور عقیدے جو ایك ایك نسل سے دوسری نسل کو منتقل ھوتے ہیں ۔

Race prejudice : (n) نسلی تعصب ۔

Race problem : (n) (۱) نسلی مسئلہ ۔ (۲) ملك یا علاقے میں مختلف نسل کے لوگوں کے درمیان ھونے والے تصادم سے پیدا ھونے والا سماجی یا سیاسی مسئلہ ۔

Race psychology : (n) (نفسیات) نسلی نفسیات ۔

Race relations : (n) ایك ہی ملك میں رہنے والی یا مختلف نسلوں کے درمیان تعلقات : نسلی تعلقات ۔

Race riot : (n) نسلی فساد : نسلی ہنگامہ ۔

Race suicide : (n) نسلی خود کشی ۔

Race way : (n) (۱) (امریکا) پانی کے بہاؤ کا نالا : جوئے آب ۔ (۲) چھوٹا تالاب ۔

Racemate : (n) [f. Racemic + -ate.] (۱) (کیمیا) ریسمك ایسڈ کا نمك ۔ (۲) ریسمك مرکب یا مخلوط ۔

Raceme : (n) [L. 'Racemus'.] (نباتیات) پُھل گچھا : غبیا : دستۂ گل : عنقود : خوشہ : خوشے کی آرائش : خوشے کی حالت ۔

Compound raceme : مخلوط خوشہ ۔

Racemed : (a) خوشہ دار : عنقودی : گچھادار : خوشے کی شکل کا ۔

Racemic : (a) (۱) (کیمیا) ریسمك ایسڈ سے ماخوذ یا اُس سے متعلق ۔ (۲) انگوری : عنبی : انگور یا انگور کے رس سے بنایا ھوا : انگوری مرکّب ۔

Racemiferous : (n) خوشوں والا : گچھادار : خوشہ نما ۔

Racemiform : (n) خوشہ شکل : خوشہ جیسا ۔

Racemisation : (n) عنقود سازی : ریسماؤ ۔

Racemism : (n) خوشہ ھونے کی حالت یا کیفیت ۔

Racemixture : (n) (سماجیات) نسلی میل ۔

Racemization : (n) دیکھو Racemisation

Racemize : (v) (۱) خوشہ بنانا : گچھا بنانا ۔ (۲) خوشہ بننا : گچھا بننا ۔

Racemo- : [L. 'Racemus'.] سابقہ بمعنی ریسمك ایسڈ کا جز رکھنے والا ۔

Racemose : (a) [L. 'Racemosus' .] (نباتیات و تشریح) عنقودی : گچھادار : عنبیائی ۔

Racemosely : (adv.) عنقودی طور پر : گچھے کی طرح سے ۔

Racemous : (a) دیکھو Racemose

Racemule : (n) [dim of L. 'Racemus' .] عنبچہ : عنقودک ۔

Racemulose : (a) عنب کی طرح : عنقود جیسا ۔

Racer : (n) (۱) دوڑنے والا : مسابقت کرنے والا : دوڑ میں حصہ لینے والا ۔ (۲) (خصوصاً) دوڑ کا گھوڑا ۔ (۳) تیز دوڑنے والا جانور ۔ (۴) ایک قسم کا سانپ (امریکا) ۔ (۵)کسی مشین کا تیزی سے چلنے والا پرزہ ۔ (۶) دوڑ میں استعمال کرنے والی چیز جیسے سائیکل ، کشتی وغیرہ ۔ (۷) افقی دائرہ ۔ (۸) لمبی پتلی مچھلی ۔ (۹)برف پر دوڑنے والی کھڑاون۔ (۱۰) وہ متحرک تختہ جس میں ساحلی توپ جڑ دی جاتی ھے ۔

Racheal : (n) (بائبل) راحیل ۔

Rachi-/Rachio- : سابقہ بمعنی "فقرہ" ، "شوکہ"

Rachial : (a) (تشریح) فقاری ۔

Rachialgia : (n) [Gr.] فقری درد : تکلیف : کمر درد ۔

Rachialgic : (a) کمر درد سے متعلق ۔

Rachidia : (n) کمر یا ریڑھ کی حالت ۔

Rachidian/ Rha- : (a) (طب) کُسالی : ریڑھ سے متعلق ۔

Rachiform : (a) ریڑھ کی شکل کا ۔

Rachiglossa : (n) [L.] گوشت خور دریائی جانور ۔

Rachilla : (n) (نباتیات) ساقچہ : بالچہ : ڈنڈی ۔

Rachio- : دیکھو Rachi-

Rachidont : (a) [Gr.] خاردار دانتوں والا (مثلاً وہ سانپ جو چڑیوں کے انڈے کھا جاتے ہیں ۔

Rachiometer : (n) ریڑھ کی کجی کو ناپنے کا ایک آلہ یا مہرہ سبخ : فقرہ سبخ ۔

Rachiotome : (n) [Gr.] ریڑھ کی نالی کی تشریح کا آلہ : وہ آلہ جس سے ریڑھ کی نالی کا آپریشن کیا جاتا ھے ۔

Rachiotomy : (n) [Gr.] ریڑھ کی نالی کی تشریح۔

Rachis/Rha - /Rachides : (n) [mod. L.] (۱) ساقہ : پت ڈنڈی : پر ڈنڈی ۔ (۲) فقری گھاس وغیرہ کا تنا جس میں تھوڑے تھوڑے فاصلے سے پھول کے ڈنٹھل ھوں : پھول ڈنڈی ۔ (۳) مرکب پتّی کا ڈنٹھل جس میں چھوٹی چھوٹی پتیاں لگی ھوں ۔ (۴) عمود فقری : ریڑھ کی ہڈی : شوکہ ۔ (۵)رگ نخاعی ۔ (۶) پر ڈنڈی (خصوصاً وہ حصّہ جس میں روئیں پھوٹتے ہیں ) ۔ (۷) (طیوریات) پرندوں کے پر کے پھیلاؤ کا حصہ ۔

Rachischisis : (n) [L.] شوقۂ مشوقہ ۔

Rachitic : (a) وہ مرض جس میں ہڈی نرم ھو جاتی ھے : نرم ہڈیوں والا :(طب) کساى ۔

Rachitis : (n) [mod. L.] دیکھو Rickets

Rachitogenic : (a) (۱) نرم ہڈی پیدا کرنے والا ۔ (۲) جس سے ہڈیوں کی ترقی میں اضافہ ھو ۔

Rachitomy /Rha- : (n) وہ آلہ جس سے ریڑھ کی ہڈی کی نالی کو چیرتے ہیں ۔

Racial : (a) نسلی : متعلق بہ نسل : نسل سے متعلق یا نسل کی بنیاد پر : (بشریات) نژادی :(حیوانیات) نسلی : شخصیات نژادی ۔

Racial amalgamation : (n) (سماجیات) نسلی انضمام : نسلی اختلاط ۔

Racial habit : (n) (حیوانیات) جبّلت ۔

Racial unconsious : (n) (نفسیات) نسلی غیر شعور : اجتماعی غیر شعور ۔

Racialism : (n) (۱) نسلی تعصب یا امتیاز : نسلی منافرت : نسلیت ۔ (۲) دیکھو Racism ۔ (۳) کسی مخصوص نسل کی برتری کا عقیدہ : انسانوں کی مختلف نسلوں کے درمیان فرق اور امتیاز ۔

Racialist : (n) نسلی تعصب برتنے والا یا اس پر یقین رکھنے والا یا اس کا حامی۔

Racialistic : (a) نسلی تعصب کا یا اس سے متعلق ۔

Raciality : (n) دیکھو Racialism

Racialization : (n) نسلیانا : نسلی شعور کی بیداری ۔

Racialize : (v) نسلی بنانا : نسلی شعور پیدا کرنا ۔

Racially : (adv.) نسلاً : ازروئے نسل ۔

**Racialy : (adv.) [Racy+ly]** چٹ پٹے انداز میں : چوکھے پن کے ساتھ۔

**Raciness : (n)** لطافت : چوکھاپن : چٹ پٹاپن ۔

**Racing : (n)** (۱) دوڑنے کاعمل : مسابقت : دوڑ : مقابلے کی دوڑ کا انتظام کرنے کا پیشہ۔ (۲)گھڑ دوڑ (نمائشی یا تجارتی)۔

**Racing : (a)** دوڑ سے متعلق : دوڑ میں مستعمل ۔

**Racing calendar : (n)** ریس کی تفصیلی معمولات پر مشتمل سالنامہ: ریسنگ کلینڈر ۔

**Racing colours : (n)** جاکی کی ٹوپی اور جیکٹ کی مخصوص اور رجسٹرڈ دھاریاں جن سے گھوڑے کے مالک کی نشان دہی ہوتی ہے ۔

**Racing form : (n)** گھڑ دوڑ کے بارے میں تفصیلی معلومات بہم پہنچانے والا اطلاع نامہ ۔

**Racing plate : (n)** ریس کے دوران گھوڑے کو پہنائی جانے والی ہلکی نعل ۔

**Racing tail : (n)** دوڑنے والے گھوڑے کی فطری لمبی دم ۔

**Raciology : (n)** انسانی نسلوں کا مطالعہ : نسلیات ۔

**Racism : (n)** (۱) (سماجیات) نسلی عصبیت ۔ (۲) (نفسیات) خلط برتری نسل ۔ (۳) نسلی عصبیت پر مبنی سیاسی یا سماجی طریقہ یا نظام ۔ (۳) دیکھو Racialism ۔ (۵)یہ نظریہ کہ انسانی خصوصیات ، عادات وغیرہ نسل پر منحصر ہوتی ہے۔

**Racist : (n)** نسلی امتیاز برتنے والا یا اس پر یقین رکھنے والا یا اس کا حامی ۔

**Racist : (a)** نسلی عصبیت کا یا اس سے متعلق : نسلی عصبیت کی حمایت کرنے والا ۔

**Rack : (n) [ME.]** دل بادل : ہوا میں اڑتے ہوئے بادلوں کا دل ۔

**Rack : (n) [MDu. 'Rec, Reck'.]** (۱) لوہے کی سلاخ جس میں قیدیوں کو باندھا جاتا تھا ۔ (۲) لکڑی یا دھات کا سلاخدار چارہ دان ۔ (۳) چارے کا ٹوکرا یا کٹ گھر۔ (۳)کٹ گھر(کھونٹوں ، سلاخوں ، پٹریوں یا خانوں کا چیزوں کے رکھنے کے لئے) ؛ کٹہرا ۔ (۵) دندانہ دار سلاخ یا پٹری (جس سے پہیا وغیرہ ایک خاص جگہ پر رہتا ہے ) شکنجہ ۔ (۶) چولہا جس پر خام ٹین کو صاف کیا جاتا ہے ۔ (۷) (جہاز رانی) دیکھو Fiddle ۔ (۸)مچھلی یا کسی دوسری چیز کو روکنے کے لئے پانی میں باڑھ لگانا ۔ (۹) شاخ دار سینگوں کا جوڑا۔ (۱۰)(میکانیات) دندانہ دار چھڑ جو دندانے دار پرزے اور پہیے کو جوڑتا ہے ۔ (۱۱) ایک : خامہ ۔ (۱۲) آتش دان ۔

**At rack and manger :** بہتات یا زیادتی کے درمیان۔

**On the rack :** زبردست ذہنی یا جذباتی دباؤ کے تحت : انتہائی پریشانی اور غیر یقینی حالت میں۔

**Rack and manger :** (۱) مناسب انتظام کی کمی ۔ (۲) تباہ و برباد کرنا : نیست و نابود کرنا (اب بول چال) ۔

**Rack : (n) [Late ME.]** (۱) ایذا رسانی کا آلہ : شکنجہ : آلۂ تعذیب۔ (۲) ہوا کا زور : طوفان : آندھی ۔

**On the rack :** عذاب میں : تکلیف میں : شکنجے میں ۔

**To be on the rack :** تکلیف میں ہونا : عذاب میں ہونا ۔

**To put or set (faculties) on the rack :** انتہائی زحمت میں ہونا۔

**Rack : (n) [Origin unkn.]** گھوڑے کی دو چالوں میں سے کوئی ایک : گھوڑے کی لنگوری چال : میٹھی پولی چال (جس میں گھوڑا دونوں پاؤں اٹھا اٹھا کر چلتا ہے اور کبھی کبھی چاروں پاؤں اٹھ جاتے ہیں ) ۔

**Rack : (n) [Var. of Wrack.]** تباہی : بربادی : تخریب ۔

**To go to rack and ruin :** تباہی و بربادی میں پڑنا ۔

**Rack : (n)** دیکھو Arrack

**Rack : (n) [alter. of 'Rake'.]** جانوروں یا کسی متحرک شے کا بنا ہوا راستہ ۔

**By rack of eye :** (روزمرہ برطانیہ) آنکھوں سے ناپنا ۔

**Rack : (n) [Origin unkn.]** نوجوان خرگوش : اس قسم کا خرگوش کا چمڑا ۔

**Rack : (n)** نشہ آور عرق مثلاً تاڑی وغیرہ(خصوصاً Rock punch) ۔

**Rack : (v)** (بادل) بادلوں کا ہوا میں اڑنا۔

**Rack : (v)** (۱) چارہ دان بھرنا (گھوڑے کے لئے)۔ (۲) گھوڑے کو

اس طرح باندھنا کہ اس کا منہ چارہ دان تك پہنچ جائے۔ (۳) (کسی چیز کا) رکھنا یا ٹانگنا (کٹ گھر وغیرہ پر)۔ (۴) ریك سے باندھنا (گھوڑے کو)۔ (۵) (کان کنی) ریك پر دھونا۔ (۶) گھمانا ؛ حرکت دینا (ریك کے ذریعہ)۔

Rack : (v) [MLG. 'Recken' .] (۱) شکنجے یا آلۂ تعذیب میں کھینچنا۔ (۲) اذیت دینا ؛ عذاب دینا ؛ تکلیف پہنچانا (بیماری ، درد وغیرہ کا)۔ (۳)تکلیف سے کراہنا ؛ متوحش کرنا ؛ پریشان کرنا (زیادہ لگان وغیرہ لگا کر)۔ (۴) جھنجھوڑنا ؛ ہلامارنا ؛ دماغ کاوی کرنا؛ (دماغ وغیرہ پر) بے حد زور ڈالنا۔ (۵) اینٹھنا ؛ نچوڑنا (آسامی کو روپئے کے لئے) ؛ خون چوس لینا۔ (۶)ست کھینچ لینا (زمین کاکثرت استعمال سے)۔ (۷)ضبط کرنا۔ (۸) (اسکاٹ) پریشانی میں پڑنا ؛ دباؤ میں آنا ؛ پریشانی کے عالم میں چھوڑ دینا۔ (۹)بڑھا دینا (کرایہ)۔ (۱۰) (کسی کو) دباؤ ڈالنا خصوصاً کرایہ بڑھا کر ؛ زیادہ برداشت کرنا(جیب خرچ)۔

Rack : (v) گھوڑے کا لنگوری چال سے چلنا ؛ گھوڑے کا دو چالوں میں سے کوئی ایك چال چلنا ؛ میٹھی پولی چال چلنا۔

Rack : (v) [prov. 'Arracar' .] شراب نچوڑنا ؛ شراب کشید کرنا (تلچھٹ وغیرہ سے)۔

Rack : (v) [Origin unkn.] (جہاز رانی) دو رسی سے ایك ساتھ باندھنا۔

Rack a bones : (n) زیادہ ضعیف یا کمزور انسان یا حیوان خصوصاً کمزور گھوڑا۔

Rack and pinion : (n) (انجینیئرنگ) دت پھرکی۔

Rack and pinion railway : (n) (۱) دیکھو Rack railway۔ (۲) ریل کی دندانہ دار پٹڑی۔

Rack backed : (a) (تعمیرات) زینہ نما۔

Rack bar : (n) لکڑی کی چھڑی۔

Rack body : (n) ٹرك کا ڈھانچہ۔

Rack calipers : (n) دِت پھرکی میں جکڑا ہوا پیمائشی آلہ۔

Rack comb : (n) مِسواك۔

Rack compass/-easel : (n) دندانہ دار ٹیکن (لکڑی کا) ؛ دندانہ دار پرکار۔

Rack pin : (n) چھڑی جس سے رسی تانتے ہیں ؛ رسی کسنے والی چھڑی۔

Rack punch : (n) منقّی عرق ؛ تاڑی وغیرہ۔

Rack rail : (n) دندانہ دار پٹڑی۔

Rack railway/ -railroad : (n) دندانہ دار ریل گاڑی ؛ ریل کی دندانہ دار پٹڑی (جو پہاڑوں پر ریل کی دونوں پٹڑیوں کے بیچ میں ہوتی ہے)۔

Rack-rent : (n) بہت زیادہ کرایہ ؛ زمین کی سالانہ قدرو قیمت کے مساوی لگان ؛ (سیاسیات) انتہائی لگان ؛ سخت لگان ؛ کمر توڑنے والی مال گذاری یا کرایہ نیز مجازاً۔

Rack- rent : (v) زیادہ لگان لے کر رعیت بنانا ؛ کمر توڑنے والا لگان لگانا ؛ وصول کرنا۔

Rack renter : (n) زیادہ لگان ادا کرنے والا ؛ زیر بار یا دبیل آسامی؛ زیادہ لگان وصول کرنے والا ؛ ظالم زمیندار۔

Rack saw : (n) چوڑے دندانہ والا آرا۔

Rack-stick : (n) دیکھو Rack pin

Rack up : (n) حاصل کرنا ؛ پا لینا۔

Rack way : (n) دیکھو Rack Railway

Rack-wheel : (n) (میکانیات) دندانہ دار پہیّا۔

Rack work : (n) مشین میں۔

Rackan : (n) [ME. 'Racand ' .] آگ کے اوپر لٹکانے کی کھونٹی ؛ زنجیر ؛ رخل۔

Racker : (n) (۱) لنگوری چال چلنے والا گھوڑا۔ (۲) شراب کشید کرنے والا۔ (۳) پشم خشك کرنے والا۔ (۴) دباغت شدہ چمڑے کو سکھانے والا۔

Racket : (n) [Fr. 'Raquette' .] (۱) (ٹینس وغیرہ کا) بلاّ ؛ ریکٹ۔ (۲) (جمع) گیند بلاّ (جو چار دیواری میں پالا بنا کے دو یا چار کھلاڑی بلّوں سے کھیلتے ہیں)۔ (۳) برف جوتا (برف پر پہننے کا جوتا جو بلّے کی شکل کا ہوتا ہے)۔ (۴) لکڑی کا جوتا (جو انسان یا گھوڑا نرم سطح پر چلنے کے لئے استعمال کرتے ہیں)۔

Racket : (n) [prob. onomatopoeic. ] (۱) شورغل ؛ غل غپاڑا ؛ شور و شغب ؛ ہنگامہ۔ (۲) ہاؤ ہو ؛ گہما گہمی ؛ چہل

پہل : رنگ رلیاں : سر مستی ۔ (۲) (عامیانہ) چال : ترکیب : تدبیر : جگت ۔ (۳) (عامیانہ) پیشہ : کام ۔ (۵)بلا : آفت : سخت آزمائش جیسےStand the racket: سخت آزمائش میں پورا اترنا : کٹے ہوئے کو نبھانا : اخراجات ادا کرنا : ذمہ دار ہونا ۔ (٦) ناجائز سر گرمی: غیر قانونی حرکت : رشوت : جعلسازی ۔ (۷) غیر قانونی طور پر روپیہ حاصل کرنے کی ترکیب (امریکا بول چال): عیار : استحصال بالجبر ۔ (۸) زندگی گزارنے کا آسان اور بے محنت ذریعہ ۔ (۹) صبر آزما مصیبت : سخت آزمائش کا موقع : ابتلا ۔ (۱۰) قرون وسطیٰ کا ایک کھیل ۔

To stand the racket : سخت آزمائش میں پورا اترنا: ناگہانی کا مقابلہ کرنا : اخراجات ادا کرنا : کٹے ہوئے کو نبھانا : ذمہ دار ہونا.

Racket : (v) (۱) سر گرم سماجی یا عیش کی زندگی گزارنا (عموماً about اور around کے ساتھ استعمال ہوتا ہے) مزے اڑانا: عیش منانا : رنگ رلیاں منانا .(۲)شور و ہنگامہ کرنا : غل مچانا : شور مچاتے ہوئے چلنا پھرنا .(۳) مستعد ہونا : جوش دلانا : خلل ڈالنا : تباہ و برباد کرنا (شور و ہنگامہ)

Racket press : (n) شکنجہ جس میں بلّے کو کس کر رکھ دیتے ہیں۔

Racket store : (n) پر چون کی دُکان : ورائٹی اسٹور ۔

Racket-tail / Racket-tailed humming bird : (n) : مکھی خور چڑیا جس کی دُم پروں کے مقابلے میں بہت لمبی اور ٹینس کے بلّے کی شکل کی ہوتی ہے۔

Racket tailed : (a) لمبی دُم والی( چڑیا)۔

Racketeer : (n) (۱) (امریکا) بلیک میلنگ : دھمکی اور غلط طریقے سے روپیہ حاصل کرنے والا: دھوکا اور فریب سے کمانے والا .(۲) ملازمت اور تجارت میں غیر قانونی مداخلت کرنے والا.(۳)فریبی :جعل ساز : دھوکا باز ۔

Racketeer : (v) (۱)دھوکے اور فریب سے روپیہ یا سیاسی مقصد حاصل کرنا ۔ (۲) فریب دینا : شور و ہنگامہ کرنا ۔

Racketeering : (n) فریب دینے والا : دھوکا دینا ۔

Racketer : (n) ریکٹ استعمال کرنے والا(ٹینس وغیرہ کا کھلاڑی)۔

Racketer : (n) شور و غل کرنے والا : ہنگامہ برپا کرنے والا ۔

Racketlike : (a) ریکٹ جیسا : بلّا نما ۔

Racketry : (n) شور و ہنگامہ : اشتعال : جوش ۔

Rackett : (n) [G.] موسیقی کا ایک آلہ : بانسری ۔

Rackety / Racketty : (a) (۱)پُر شور : ہنگامہ خیز : اشتعال انگیز۔ (۲) عیّاش : آسان زندگی گزار نے والا .(۳)کمزور : جس کی چولیں ڈھیلی ہوں : ہلتا ہوا ۔

Racking : (n) (طب) شدید درد ۔

Racking : (n) رسی جودو یا چار لڑیوں کوبٹ کر بنائی جائے ۔

Racking : (n) (۱)(تعمیرات) اس طرح ردّا رکھنا کہ ہر اوپری ردّا نیچے والے ردّے کی بہ نسبت چھوٹا ہو .(۲) سلائی مشین کی وہ حرکت جو سوئی کی پو زیشن کو ٹھیک رکھتی ہے اور جو بخیے کو تبدیل کرنے میں معاون ہوتی ہے ۔

Racon : (n) [F.rader +beacon.] وہ روشنی مینار جو کسی جہاز کے راڈار سگنل کے جواب میں ختم سگنل روانہ کرتی ہے جس سے جہازوں کوجہاز رانی میں سہولت ہوتی ہے ۔

Raconteur : (n) [F. 'Raconter'.] داستان گو : قصہ گو : لطیفہ گو: کہانی کہنے والا ۔

Raconteuse : (n) خاتون داستان گو : لطیفہ گو عورت : کہانی کہنے والی۔

Racoon/ Raccoon : (n) [Alonquian.] (حیوانیات) خر سك : راکون : امریکی ریچھ : الفن فین ۔

Racovian : (a) [F. mod .'Racovia', Rakow.] راکو کایا اس سے متعلق: موجد عیسائیوں کا یا اس سے متعلق جنہوں نے راکو کو سترھویں صدی میں ذہانت و دانش کا مرکز بنایا تھا ۔

Racovian : (n) ان اصولوں کا حامی یا پیرو جن کی تعلیم راکو میں دی جاتی تھی ۔

Racquet / -tte : دیکھو Racket (n)

Racy : (a) [F. Race .] (۱) ( شراب ، میوہ جات وغیرہ ) : بہت ہی مزیدار ، خوشبودار یا معیاری.(۲) اعلیٰ درجہ کا : خالص: اصلی .(۳) لطیف : پاکیزہ چوکھا : چاشنی دار: چٹ پٹا .(۴)اعلیٰ معیار کا (آدمی): انتہائی ذہین (انسان): زندہ دل : چاق و چوبند : فعال .(۵) اعلیٰ نسل کا جانور : لمبا اور لاغر جانور .(٦)(تحریر و تقریر) شگفتہ : رواں: دلچسپ . (۷)(امریکہ) شہوت

انگیز : (خوشی وغیرہ) خاص طور پر پسندیدہ ۔

Racy of the soil: کسی ملک یا قوم کی خصوصیت (خصوصاً آئر لینڈ کے لئے مستعمل ھے)۔

Rad : (n) کا مخفف ۔ Radical

Rad : (n) [F.Rad(iation).] شعاعی برقی روگز رنے کی ایک مقررہ مقدار۔

Rad : (a) [Me.] (۱)(روزمرہ) تیز : تیار : خواہش : آمادہ ۔ (۲) متوحش : ترساں : ہر اساں ۔

Radar : (n) [F. Radio detective and ranging .] (۱)( ریڈیو) راڈار ۔ (۲) دفاعی : نظام کا وہ آلہ جس پر مخصوص حدود میں پائی جانے والی چیزیں خصوصاً طیارے منعکس ہو جاتے ہیں اور مختصر ریڈیائی لہروں کے ذریعہ ان کی موجودگی اور واپسی کا علم ہوتا ھے ۔ (۳)وہ آلہ جس سے یہ کام ہوتا ھے ۔

Radar beacon : (n) وہ آلہ جو راڈار کے اشاروں کو وصول کرتا ھے اور خفیہ اشاروں سے اپنا نام و نشان بتا تا ھے ۔

Radarman : (n) راڈار چلانے والا ۔

Raddle : (n) [Var. of 'Ruddle'.] ایک قسم کی سرخ لوہا ملی مٹی : ہلکے بادامی رنگ کی مٹی( جو رنگ سازی کے کام میں آتی ھے) : (ارضیات) گِل احمری : سرخ مٹی ۔

Raddle : (v) ایک ساتھ ملانا : گوتھنا : خلط ملط کرنا : ایک ساتھ ملا کر بُننا۔

Raddle : (v) سرخ لوہا آمیز مٹی سے رنگنا : لال غازہ ملنا : لال رنگ کی تہ دینا۔

Raddle : (v) پیٹنا : کوٹنا ۔

Raddled : (a) (۱) پریشان : پراگندہ ذہن ۔(۲)شکستہ : خستہ ۔

Radeau : (n) [Fr. ,a Prove. 'Radel'.] بیڑا : تیرتا ہوا توپ خانہ ۔

Radiability : (n) اشعاع کو منتقل کرنے کی صلاحیت خصوصاً اکسرے۔

Radiac : (n) [F. Radio activity detection identification and computation .] مخصوص مقام پر جوہری اشعاع کو دریافت کرنے ، پہچاننے اور ناپنے کا عمل ۔

Radial : (a) [Late L. 'Radialis'.] (۱)شعاعی : کرنی : پرتوی : شعاع یا پر تو کی مانند شعاع افگن : شعاع سے متعلق : ریڈیم سے متعلق ۔ (۲)نصف قطری : نصف قطر نما ۔ (۳)شعاعی ترتیب کا ۔(۴) (ہندسہ) نیم قطری (علم النجوم) نیم قطر حاملی؛ (نباتیات) کرنی؛ (میکانیات) سمتی ؛ (تشریح) کعبری ؛ ساعدی ہڈی کا؛ (کیمیا) ریڈیمی ۔ (۵)مرکز خاستہ خطوط کا ؛ گسترده خطوط کا۔ (٦)اروں والا ؛ جس میں ارے یا مرکز سے محیط تک ڈنڈے لگے ہوں ۔ (۷)دیکھو Radial(-ply) ۔

Radial : (n) (۱)شعاع ؛ پرتو ؛ کرن ۔(۲)(تشریح) شعاعوں سے بھر پور جسم ۔ (۳)ساعدی ہڈی : عصب کعبری ۔ (۴)شعاعی انجن ۔

Radial acceleration : (n) (میکانیات) سمتی اِسراع ۔

Radial arm : (n) ۳۰ ڈگری سے کم کے زاویے میں پائپ لائن کی سمت کو تبدیل کرنے والا عنصر ۔

Radial artery : (n) (تشریح) شریان کعبری ۔

Radial axle : (n) ارے دُھرا ۔

Radial axle box : (n) ارے دُھرے کا بکس ۔

Radial brick : (n) مخروطی اینٹ جو چمنی یا منار وغیرہ بنانے میں کام آتی ھے ۔

Radial disturbing force : (n) (علم النجوم) قوت مُغیرہ : قُطر حامل ۔

Radial engine : (n) شعاعی انجن : وہ انجن جن کے سلنڈرس شعاع کی مانند ہوتے ہیں ۔

Radial gate : (n) وہ ترکیپر جس سے پانی کے بہاؤ کو روکا جاتا ھے ۔

Radial lines : (n) (ہندسہ) خطوط قطری ۔

Radial motion : (n) (علم النجوم) سمتی حرکت ۔

Radial never : (n) (تشریح) عصب کُعبری ۔

Radial-ply : (n) ٹائر جس کے ریشوں کی سطحیں سیدھی رکھی گئی ہوں جو ایک دوسرے کو کاٹتی ہوں اور جس کی وجہ سے ٹائر کا بیرونی زمین گیر حصّہ مضبوط ہوتا ھے۔

Radial secter : (n) (۱)بیشتر حشرات کے ڈینوں میں پایا جانا والا ورید ۔ (۲)کیڑوں کی نس ۔

Radial vein : (n) ایک سطحی رگ : رگ کعُبری ۔

**Radial velocity : (n)** (علم النجوم) نظر سمتی رفتار ۔

**Radiale : (n) [L.]** (تشریح) کلائی کی ہڈی : رُسغ کعُبری : کعُبرّیہ وہ ہڈی جو ہاتھ کو بازوں سے ملاتی ھے (جیسے انسانوں میں چوپایوں میں ٹخنہ اور چڑیوں میں ڈینے کی ہڈی)۔

**Radialization : (n)** شعاعی بنانا۔

**Radialized : (a)** شعاعی ساخت کا : شعاعی ساختہ ۔

**Radially : (adv.)** نصف قطر کی صورت میں : شعاعی ترتیب سے : گسترده خطوط کی صورت میں ۔

**Radian : (n) [F.Radius+-an.]** (۱)(ریاضیات)زاویۂ قوس نیم قُطری: (زاویہ) نیم قطری (دائرے کے مرکز پر وہ زاویہ جس کے ضلعے دائرے میں سے ایک قوس نیم قطر کے برابر کاٹتے ہوں)۔ (۲) ریڈین ۔

**Radiance : (n) [med. L. 'Radiantia'.]** (۱) چمک دمک : تابندگی : نور افشانی : درخشانی : (برقیات) اشعاعیّت : شعاع افگنی : ضوفشانی : ضیا باری ۔(۲)شعاعی ہونے کی حالت یا کیفیت ۔ (۳)تا بندگی چشم یا دیدے کی چمک : آب وتاب نظر۔ (۴)ایک خاص گلابی رنگ ۔ (۵) دیکھو -Radiation

**Radiancy : (n)** دیکھو Radiance

**Radiant : (a) [L.'Radiantem".]** (۱) چمکتا دمکتا : منّور : نور افشاں : درخشاں : ضیا بار ۔(۲)فروزاں : شعاع افگن : ضوفشاں: گرم تاب (حرارت وغیرہ)۔ (۳)(نباتیات) اشعاعی : کرنی : کرنوں کی طرح پھوٹنے یا پھیلنے والا۔ (۴) (طبیعیات) اشعاعیہ : شعاع ریز ۔ (۵)(مجازاً) پرُ اُمید : خوش حال، بشاش اُمیدوار ۔ (۶) (نقابت) دیکھو Rayonne - (۷)(مجازاً) خوب صورت ۔ (۸)شعاعی طریقے سے گھومتے ہوئے ۔ (۹) ضوریزی کی صفت کا۔ (۱۰) اس نقطے سے متعلق جہاں سے کرنیں پھوٹتی ہیں ۔

**Radiant : (n)** (۱)وہ جو چمکتا ھے یا شعاعیں خارج کرتا ھے ۔(۲)مرکز شعاع : مرکز حرارت ۔(۳)(طبیعیات) نقطۂ شعاع افگن : نقطۂ ضیابار ۔ (۴)(ہندسہ) وہ خط مستقیم جو کسی مفروضہ نقطے سے شروع ہوتا ھے ۔ (۵)(علم النجوم) مرکز اشاعی : مرکز شہابی : نقطۂ نورانی ۔ (۶) (ہیئت) شہاب کا بقعۂ نور۔ (۷)گیس یا برقی چولہے کا وہ حصّہ جس سے شعاعیں نکلتی ہیں ۔(۸) آسمان میں وہ نقطہ جہاں مرئی سفید دھاری اور دنبالہ دار ستارے ملتے ہیں ۔

**Radiant energy : (n)** وہ انرجی جو رفتاری لہر کی طرح متحرک ہوتی ھے : خصوصاً برقی مقناطیسی لہروں کی طاقت : اشعاعی توانائی ۔

**Radiant glass : (n)** شعاعی حرارت رکھنے والا شیشہ ۔

**Radiant heat : (n)** وہ حرارت جو شعاع کے ذریعہ منتقل ہوتی ھے : اشعاعی حرارت ۔

**Radiant point : (n)** نقطۂ نورانی(ہیئت) شہاب کا بقعۂ نور ۔

**Radiant region : (n)** (علم النجوم) آسمان میں وہ نقطہ جہاں سفید دھاری اور دنبالہ دار ستارے ملتے ہیں ۔

**Radiant yellow : (n)** (۱)دیکھو Cadmium yellow -(۲) ایک قسم کا زرد رنگ یا روغن ۔

**Radiantly : (adv.)** آب و تاب سے : تابندگی سے : بحالت تا بندگی ۔

**Radiar : (n)** (نباتیات) کرنی نظام : شعاعی نظام ۔

**Radiary : (n) [ Fr. 'Radiaire'.]** (حیوانیات) Radiaria جنس کا ایک جانور ۔

**Radiata : (n) [L. 'Radiatus'.]** (حیوانیات) کرنیے : اشعاعیے۔

**Radiate : (a) [L. 'Radiatus'.]** (۱) یك مرکزی : ستارہ نما ۔ (۲) مشعشع: یك مرکزی اشعاعیہ ۔(۳)کرنیہ : اشعاعیہ ۔(۴) شعاعی (ترتیب کا) : شعاعی وضع کا ۔(۵) دیکھو Radial (a) -

**Radiate : (v) [L. Radiat-,Radiare'.]** (۱)چمکنا : چمکانا : کرن ڈالنا : شعاع پھینکنا : نور یا حرارت پھیلانا : ضوا فگنی کرنا (مرکز سے) ۔ (۲)( حرارت یا روشنی کا ) شعاعوں میں منتشر ہونا ۔ (۳) مرکز سے منحرف یا منتشر ہونا یا پھیلنا ۔ (۴)منتشر کرنا : پھیلانا ۔(۵)براق ہونا : پرتو ڈالنا : شعاعی ہونا : شعاع بنانا ۔(۶)بجلی گرانا : شعاع کی طرح کام کرنا ۔(۷)روشن کرنا : اُجالا کرنا ۔ (۸)روشنی ڈالنا : واضح کرنا : وضاحت کرنا ۔ (۹)خوشی سے چہرہ چمکنا : دمکانا ۔(۱۰)بیج بونا : بکھیرنا : پھیلانا : اشاعت کرنا : نشر کر نا ۔(۱۱) وائر لیس کے ذریعہ منتقل کرنا : وائر لیس کے ذریعہ بھیجنا یا ارسال کرنا ۔

**Radiate crown : (n)** شعاعوں سے آراستہ کیا ہوا : کرنوں سے بہم پہنچایا ہوا : کرنوں سے بنایا ہوا ۔

**Radiate flower : (n)** ستارہ نما پھول ۔

Radiated : (a) (۱) کرنوں سے آراستہ کیا ہوا : شعاعوں سے بنایا ہوا۔ (۲)براق : درخشندہ : شعاعی : شعاع نما ۔ (۳)(خصوصاً طیور میں) پرندوں کے بال و پر کا ۔ (۴)مرکز سے منحرف شدہ ۔

Radiately : (adv.) شعاعی ترتیب سے ۔

Radiately veined : (a) پنجہ رگ ۔

Radiatics : (n) عام شعاع شناسی : پر تو شناسی ۔

Radiatiform : (a) سورج مکھی ۔

Radiating : (n) شعاعی : اشعاعی ۔

Radiating circuit : (n) اشعاعی دور ۔

Radiating cutter : (n) شعاعی برندہ ۔

Radiation : (n)[L 'Radiationem'.] (۱)درخشانی : تابانی : ضوریزی: لمعہ افگنی : شعاع افشانی : تابش : لہری توانائی ۔ (۲)(طبیعیات) اشعاع ۔ (۳)برق : جلا : روشنی ۔ (۴)ترتیب شعاعی: شعاع افگنی کا عمل یا انتقال شعاع کی ترکیب۔(۵)لہری شعاع : شعاعی نظم: نیز شعاعی شے یا جزو ۔(۶)مرکزی نقط سے انتشار : شعاعی ساخت۔ (۷) نئے شعاعی عناصر یا اقسام وغیرہ کی کلیت۔ (۸)شعاعی حرارت کا عنصر ۔ (۹) تاب کا راجزا کی خصوصیت رکھنے والی شعاع یا ایکسرے ۔

Solar Radiation : (علم النجوم) اِشعاع شمسی ۔

Radiation fog : (n) نشیبی زمین پر اشعاع حرارت سے پیدا شدہ کہر ۔

Radiation of heat : (n) (طبیعیات) اِشعاع حرارت : تابش گرما ۔

Radiation point : (n) (طبیعیات)نقطۂ اِشعاع ۔

Radiation potential : (n) (الیکٹرونک ) اِشعاعی قوت ۔

Radiation pressure : (n) (طبیعیات) اشعاعی دباؤ ۔

Radiation pyrometer : (n) (طبیعیات) اشعاعی تپش پیما ۔

Radiation sickness : (n) بیماری جو سردی ، گرمی یا ہوا لگنے سے ہوتی ہے اور جس کے علاج کے لئے شعاعی طریقے کی ضرورت ہو۔

Radiation thermometer : (n) اشعاعی تھرما میٹر ۔

Radiational : (a) تابانی : تابش : اشعاع : نورافشانی : روشنی سے متعلق یا اس کا ۔

Radiative : (a) درخشاں : تاباں : شعاع فشاں : ضوریز : شعاع افگنی (طبیعیات) اشعاعی : شعاع انگیز : (روشنی) تاباں ۔

Radiative equilibrium : (n) (علم النجوم) اشعاعی توازن ۔

Radiato- : (n) سابقہ بمعنی شعاعی سمت میں : شعاعوں کی حالت میں ۔

Radiator : (n) (۱) چمکنے والا : چمکانے والا ۔(۲)آلہ حرارت زا : گرمالہ (گرم+ آلہ) ۔ (۳)گرم تابہ ( جس سے کمرے میں حرارت ہوتی ہے)۔(۴) گرمی کش : حرارت رُبا : ریڈیٹر۔ (۵)(طبیعیات) حرارت زا : اشعاع انگیز : شعاع ریز ۔ (۶)(ریڈیو) امواج خیز : امواج زا ۔(۷)منتقل کرنے والا : پہنچانے والا : بجلی اور حرارت وغیرہ کو اپنے اندر سے گزار دے ۔

Radiatory : (a) ریڈیٹر کا یا اس سے متعلق ۔

Radical : (a) [Late L. 'Radicalis'.] (۱) جڑیا اصل سے متعلق : جڑ کا : اصل کا : اصلی : مادے کا۔(۲) بنیادی : اساسی : اصلی طبعی فطری ۔(۳)قطعی : کُلیّ : بنیادی : اساسی( اصلاح علاج وغیرہ)۔ (۴)(سیاسیات) انتہا پسند(آزادی یا اصلاح کے بارے میں)؛ انتہا پسندانہ ۔ (۵)(ریاضیات) جذر کے متعلق : جذری ۔(۶)(لغت) الفاظ کی اصل یا مادے سے متعلق : مادی : اصلی ۔(۷)(موسیقی ) طنابی : سُرتال سے متعلق ۔(۸) (نباتیات) بیخی : بیج برآمدہ ۔ (۹)(فلسفہ) اصل : اصول سے متعلق : اصلیہ کا۔

Radical : (n) (۱) (لغت) اصل : مادہ : جامد : لفظ غیر مشتق ۔ (۲) (فلسفہ) اصل اصول : بنیادی اصول : اصلیہ : مبدا: منبع اصلی : سر چشمہ ۔(۳)(ریاضیات) جذر : علامت جذر ۔(۴)(کیمیا) کسی مرکب میں وہ جوہر یا عنصر جو تمام کیمیاوی تغیرات کے بعد جز و مستقل بن جاتا ہے ۔ (۵)(سیاسیات) انتہا پسند(گروہ کا فرد) : (بول چال میں Rod )۔ (۶) (نباتیات) ابتدائی بیج : مُول ۔ (۷)بنیاد : کُل ۔

Radical axis : (n) اصلی محور ۔

Radical centre : (n) مرکز اصلی ۔

Radical change : (n) بنیادی تبدیلی ۔

Radical cure : (n) (طبیعیات) علاج شافی : کلّی علاج ۔

Radical evil : (n) فطری خباثت ۔

Radical expression : (n) (ریاضیات) یك جذری جمله : جذری علامات کے بارے میں : نپاتلا اظہار .

Radical heat : (n) (عضویات) حرارت غریزی .

Radical leaf : (n) جڑ پتا .

Radical loop : (n) ابہامی کنڈل .

Radical quality : (n) (ریاضیات) جذراصم .

Radical reform : (n) بنیادی اصلاح : انتہا پسندانہ اصلاح .

Radical Reformer : (n) بنیادی اصلاح کرنے والا : انتہا پسند مصلح .

Radical republican : (n) انتہا پسندانہ اقدامات کی حمایت کرنے والا ملك(خصوصاً دوسری جنگ عظیم کے بعد جنوبی ریاستوں کے خلاف).

Radical sign : (n) (ریاضیات) علامت جذر .

Radical word : (n) (لسانیات) جامد : لفظ غیر مشتق .

Radicalism : (n) (سیاسیات) انتہا پسندی : انتہا پسندی کی حالت یا کیفیت : انتہا پسندانہ اصول : مسلمہ اصول و روایات کے خاتمہ یا اصلاح کی کوشش .

Radicality : (n) (۱) بنیادی : بنیادی ہونے کی حالت یا کیفیت . (۲) دیکھو Radicalism.

Radicalization : (n) اصلی یا بنیادی بنانے کی کاروائی : اصلی یا بنیادی ہونے کی حالت.

Radicalize : (v) انتہا پسند بنانا ( بالخصوص سیاست میں): انتہا پسندی کے رنگ میں رنگنا .

Radically : (adv.) اصلاً : قطعاً : بنیادی یا اساسی طور پر .

Radicalness : (n) اصلی یا بنیادی ہونے کی حالت .

Radicand : (n) [L. 'Radicandum'.] علامت جذر کے تابع اعداد یا مقدار .

Radicel : (n) [mod .L. 'Radicella'.] (نباتیات) چھوٹا ریشہ : ریشك : بیخچہ .

Radici : [ L. 'Radir'.] سابقہ بمعنی بیخ : ریشہ : اصل بنیاد : اساس .

Radicicolous : (a) (حیوانیات) بیخ باش .

Radiciflorous : (a) (نباتیات) بیخ گل .

Radiciform : (a) بیخ نما : بیخ شکل : جڑ جیسا .

Radicle : (n) [L. 'Radicule'.] (۱) (نباتیات) جذیر : پھیڑ : جڑی کونپل . (۲) (نباتیات) بیخچہ : چھوٹی جڑ : بیخك : مُول .(۳)(تشریح) فرعی عصب: چھوٹا عصب یا شریان: فرعی رگ.(۴) (ریاضیات) خطِ جذری : علامت جذر . (۵)(کیمیا) جزو مستقل : کسی مرکب میں وہ جوہر یا عنصر جو تمام کیمیاوی تغیرات کے باوجود باقی رہے .

Radicular : (a) (۱) (نباتیات) جذیری : چھوٹی جڑ کا : بیخکی . (۲)(تشریح)چھوٹے عصب یا شریان کا. (۳)(مرضیات) (دندانی ، شریان ) کو متاثر کرنے والا : مسوڑھے کو متاثر کرنے والا .

Radicule : (n) [L. 'Radicula'.] (نباتیات) دیکھو Radicle

Radiculectomy : (n) (۱)بیخیات : جڑ کی ترکیبی صورت کا مطالعہ . (۲)ایك یا چند جڑوں کو کاٹنا .

Radiculitis : (n) (طب) ورَم عصب فقری یا ورم بیخ .

Radiculose : (a) بہت زیادہ جڑیں پیدا کرنے والا: (نباتیات) کثیر بیخکی .

Radio : (n) [Orig. U.S., short for radio-telegraphy.] (۱)ریڈیو : لاسلکی تار اور ٹیلیفون .(۲)ایکس ریز : لا شعاعیں اور اسی قسم کی دوسری شعاعیں . (۳)ان شعاعوں کا استعمال. (۳) ریڈیائی پیغام : ریڈیو گرام .(۵)لاسلکی شعاعیں وصول کرنے والا اور بھیجنے والا. (۶)(تشریح) کُعبری . (۷)ریڈیائی نشر یات کا ادارہ یا صنعت .

Radio : (v) (۱) لاسلکی تار کے ذریعہ نشر کرنا : لا سلکی پیغام بھیجنا : لا سلکی تار یا خبر دینا . (۲)ریڈیائی پیغام بھیجنا . (۲) لا'شعاعوں سے تصویر کھینچنا : لا شعاعی تصویرکھینچنا . (۳)ریڈیم سے کام لینا: ریڈیم کا اثر ڈالنا .

Radio : (a) (۱)ریڈیائی توانائی یا برقی لہروں کے ذریعہ ہونے یا کرنے سے متعلق .(۲)ریڈیو تلگرافی یا ریڈیو ٹیلیفون کا یا اُس سے متعلق . (۳)برقی دھاروں سے متعلق . (۴)ریڈیو کے ذریعہ نشر کیا ہوا . (۵) ریڈیو کے ذریعہ قابو میں رکھا جانے والا .

Radio- : سابقہ بمعنی(۱) شعاع یا ضو کا : شعاعی: ضیائی . (۲)نصف قطر : نیم قطر .(۳)ریڈیم کا .(۴)ضوفشانی: تابانی : شعاع زنی کا .

Radio acoustics : (n) ریڈیو کے ذریعہ نشر کئے جانے والی آواز کے اثرات کی منتقلی اور پیش کش کا مطالعہ ۔

Radio actinium : (n) (کیمیا) ریڈیو ایکٹینیم : ایک قسم کا تاب کار عنصر جو(Thorium) ریڈیو کی شعاع آفرین دھات ھوتا ھے ۔

Radio activate : (v) گرم تاب بنانا : تاب کار کرنا ۔

Radio-active : (a) گرم تاب : تاب کار : شعاع زن (جس میں گرم تابی سے برق پیما وغیرہ کو متاثر کرنے کی قوت ھو) : (طبیعیات) تابکار ۔

Radio-activity : (n) (طبیعیات) تابکاری : گرم تابی : شعاع زنی ۔

Radio astronomer : (n) (۱)(علم النجوم) ریڈیائی ہیئت کا ماہر ۔ (۲) علم امواج فضا کا ماہر ۔(۳)شعاعی لہروں کے ذریعہ اجرام فلکی کا مطالعہ کرنے والا ۔

Radio astronomy : (n) (۱)(علم النجوم) ریڈیائی ہیئت ۔ (۲) (علم النجوم) علم امواج فضا ۔(۳) علم نجوم کا وہ شعبہ جس میں سماوی اشیاء کا مطالعہ شعاعی لہروں کے ذریعہ کیا جاتا ھے ۔

Radio-beacon : (n) (ریڈیو) ریڈیو منارہ ۔

Radio beam : (n) (ریڈیو) ریڈیائی کرن ۔

Radio-broadcast : (n) (ریڈیائی) نشریہ ۔

Radio-broadcasting : (n) ریڈیو نشر ۔

Radio-broadcasting station : (n) ریڈیو نشر گاہ ۔

Radio car : (n) شعاعی مواصلات کے آلات سے مزین کار ۔

Radio carbon : (n) تابکار کاربن ۔

Radio carpal : (n) (تشریح) کُعبرُی رُسغی(جوڑ)۔

Radio chemistry : (n) (کیمیا)تابکاری کیمیا ۔

Radio-communication : (n) (تلغرافی) بے تار پیام رسانی ۔

Radio compass : (n) ریڈیو سمت نما : ریڈیو کمپاس ۔

Radio-detector : (n) مکشاف : ریڈیو شناسندہ ۔

Radio-direction finder : (n) سمت بتلانے والا : ریڈیو سمت نما ۔

Radio-diagnosis : (n) (طب) شعاعی تشخیص ۔

Radio electrician : (n) (امریکی بحریہ کا ) وارنٹ افسر جو خصوصاً ریڈیو اور دوسرے الیکٹرونک آلات کی نگرانی کرتا ھے ۔

Radio element : (n) (کیمیا) تابکاری عنصر ۔

Radio engineering : (n) ریڈیو انجینیئری ۔

Radio fix : (n) سمت نما کے ذریعہ ریڈیو ٹرانسمیٹر کا محل وقوع ۔

Radio-frequency : (n) ریڈیائی تعدد: لاسلکی تعدد: تعدد جو مخصوص علاقے میں لا سلکی مواصلات کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

Radio isotope : (n) تابکاری عنصر۔

Radio-lead : (n) تابکاری سیسہ ، ریڈیم ڈی ۔

Radio-locator : (n) راڈار ۔

Radio-luminescence : (n) اِشعاعی لمعان : اشعاعی نورانیت ۔

Radio man : (n) (۱) ریڈیو آپریٹر : ریڈیو کا تکنیکی ماہر ۔(۲)الیکٹرک کمپنی کا ملازم جو بجلی کی لائنوں یا آلات کی خرابی کی نشان دہی کرتا ھے ۔

Radio metal : (n) ریڈیو دھات ۔

Radio set : (n) ریڈیو : ریڈیو ٹرانسمیٹر ۔

Radio sodium : (n) تابکار سوڈیم ۔

Radio sonde : (n) (ھوا پیما )ریڈیائی ھوا پیما : ریڈیائی بِسبار ۔

Radio source : (n) وہ خلائی علاقہ جہاں سے توانائی لہریں وصول کی جاتی ہیں ۔

Radio star : (n) نظام شمسی سے فزوں ریڈیائی لہروں کا مجرد ذریعہ ۔

Radio-station : (n) نشر گاہ : ریڈیو اسٹیشن ۔

Radio symmetry : (n) (حیوانیات) کِرنی تشاکل ۔

Radio talk : (n) نشری تقریر ۔

Radio technology : (n) (۱)ریڈیو کا تکنیکی علم : ریڈیو تکنالوجی ۔ (۲)صنعتی مسائل کے حل کے لئے ایکسریز کا استعمال ۔ (۳)صنعتی مسائل میں شعاع افگنی کی کسی بھی شکل کا استعمال ۔

Radio telegram : (n) (۱)(تلغرافی) لا سلکی تار : لا سلکی پیغام ۔ (۲)بحری جہازوں سے بھیجا جانے والا لاسلکی تار یا پیغام ۔

Radio telegram/ -phy : (n) (تلغرافی) بے تار پیغام رسانی : ریڈیو تار برقی : لاسلکی پیام رسانی ۔

Radio telegraph : (v) ریڈیو تار برقی بھیجنا ۔

Radio telephone : (n) (سمعیات) شعاعی فون : (تلغرافی)لاسلکی فون ۔

Radio telescope : (n) (علم النجوم) آسمان کے مختصر حصے سے ریڈیو لہروں کودریافت کرنے اور رپورٹ کرنے کا ایک آلہ ۔

Radio-transmitter : (n) ریڈیو فرستندہ : ریڈیو ٹرانسمیٹر ۔

Radio wave : (n) (۱) شعاعی لہر : ریڈیو لہر ۔(۲)برقی مقناطیسی لہر جس میں ریڈیائی تعدد ہوتا ھے ۔

Radioautogram : (n) دیکھو Autoradiograph

Radioautograph : (n) (۱)(طب ، فوٹوگرافی) تابکاری خودنو شتہ ۔ (۲)دیکھو Autoradiograph ۔

Radiogenic : (n) (۱)(کیمیا) تابکاری زائیدہ ۔ (۲) ریڈیو سے نشر کئے جانے کے لائق ۔

Radiogenically : (adv.) تابکاری زائیدہ کے ذریعہ ۔

Radiogoniometer : (n) ریڈیو سمت پیما : ریڈیو زاویہ پیما ۔

Radiogram : (n) (۱)(تلغرافی) ریڈیو تار : لا سلکی تار ۔ (۲) (فوٹوگرافی )ریڈیو گرام : لاشعاعی تصویر ۔ (۳)(سمعیات ، ریڈیو) گرامو فون :ریڈیو گرام ۔

Radiogramophone : (n) (سمعیات) ریڈیو گراموفون ۔

Radiograph : (n) (۱)(دھوپ کا) تمازت پیما : ریڈیو گراف ۔ (۲)(فوٹوگرافی) شعاعی تصویر یا نقش شعاعی۔ (۳)(علم النجوم) شمسی اشعاع نگار ۔ (۴)(تلغرافی) لاسلکی تار ۔

Radiograph : (v) شعاعی تصویر کھینچنا ۔

Radiographer : (n) شعاعی تصویر کھینچنے والا خصوصاً ایکسرے کا تکنیکی ماہر ۔

Radiographic/ -cal : (a) شعاعی تصویر سے متعلق : شعاعی مصوری کا : شعاع نگار شتہ ۔

Radiographically : (adv.) شعاعی مصوری سے : بطریق شعاع نگاری ۔

Radiography : (n) (۱)(فوٹوگرافی) شعاعی مصوری : شعاع نگاری : شعاعی عکاسی ۔(۲) (علم النجوم) شمسی گرافی اشعاع نگاری۔ (۳)(تلغرافی) لاسلکی تار برقی۔ (۴)(طبیعیات، کیمیا) علم تابکاری ۔

Radiolaria : (n) [mod. L. 'Radiolus'.] (حیوانیات) بیغ پایاں کی ایک جنس ۔

Radiolarian : (a) بیغ پایاں کی ایک جنس سے متعلق ۔

Radiolarian ooze : (n) (ارضیات) مردہ بیغ پایاں گِل ۔

Radiolite : (n) [F.Radio+lite] ایک قسم کی متحجر شے ۔

Radiologation : (n) (۱)ریڈیائی تعین مقام۔(۲)راڈار کے ذریعہ جہازوں کا محل وقوع ، حالت اور دوری معلوم کرنے کا طریقہ ۔

Radiological : (a) (۱)شعاعیات کا یا اس سے متعلق ۔(۲)جوہری شعاعیت کا یا اس سے متعلق ۔

Radiologist : (n) (طب)تابکاری طبیب : ایکسرے کا ماہر ۔

Radiology : (n) (۱)(طبیعیات) شعاعیات : (طب) تابکار کا علم : تابکاری معالجہ : ریڈیولوجی : ایکسرے کے ذریعہ سے بیماری جاننے کا علم : (طبیعیات) تابکاریات : علم تابکاری ۔

Radiometer : (n) مقیاس قوت شعاعی : وہ آلہ جو شعاعی قوت کا میکانکی قوت میں تبدیل ہونا دکھاتا ھے : (طبیعیات) اشعاع پیما : ریڈیو میٹر ۔

Radiometric : (a) (۱)(طبیعیات) اشعاع پیما یانہ : ریڈیو میٹر سے متعلق ۔(۲) ریڈیو میٹر کے ذریعہ پیمائش کیا ہوا ۔

Radiometric magnitude : (n) (علم النجوم) اشعاع پیما یا نہ قدر ۔

Radiometry : (n) (طبیعیات) ریڈیو میٹر کا استعمال : شعاع پیما ئی ۔

Radiomicrometer : (n) (طبیعیات) خفیف اِشعاع پیما۔

Radiophare : (n) (۱)ریڈیو منارہ ۔(۲) ریڈیو تلگرافی اسٹیشن جہاں سے جہازوں کی پوزیشن معلوم کی جاتی ھے ۔

Radiophone : (n) دیکھو Radio telephone

Radiophonic : (a) لا سلکی فون سے متعلق ۔

Radiophony : (n) (۱) (سمعیات) شعاع فونی ۔ (۲)لا سلکی آواز رسانی ۔

Radiophotography : (n) (فوٹوگرافی) لا سلکی عکاسی ۔

Radioscope : (n) شعاع بین : تابکاری نما : تابکاری بین ۔

Radioscopy : (n) (۱)(فوٹوگرافی) شعاعی معائنہ ۔(۲)(طبیعیات) تابکاری بینی : ایکسرے کے ذریعہ چیزوں کی جانچ : تشعشع سنجی ۔

Radiosensitive : (a) شعاعی قوت کے اثرات کو محسوس کرنے والا ۔

Radiotherapy /Radiotherapeutics : (n) (طبیعیات) شعاعی معالجہ : تابکاری معالجہ : تابکاری عناصر یا ایکس ریز کے ذریعہ کسی مرض کا علاج ۔

Radiotherapist : (n) تابکاری کے ذریعہ علاج کرنے والا ۔

Radiovision : (n) (ریڈیو)ریڈیو دور نمائی : لا سلکی تصویر نمائی ۔

Radish : (n) [L. 'Radicem'.] (۱)(نباتیات)(ولایتی) مولی : گاجر : شلجم : فُجل : تُرب ۔(۲) مولی وغیرہ کا پودا ۔

Scarlet radish : سرخ مولی : گاجر ۔

Radish -fly : (n) (امریکا) ایک قسم کا دو بازو والا چھوٹا کیڑا ۔

Radish tree : (n) ایک آسٹریلیائی درخت ۔

Radium : (n) [f. L. 'Radius'.] ریڈیم (عنصر ، دھات) : شعاعیہ : بہت زیادہ تابکار ، چمکدار سفید دھاری جو قلوی ارضی گروپ سے تعلق رکھتا ھے ۔

Radium : (n) [F.] مخصوص رنگ کا ایک ریشمی کپڑا جو عام طور پر عورتیں استعمال کرتی ہیں ۔

Radium dial : (n) گھڑی وغیرہ کی ریڈیم ڈائل ۔

Radium emanation : (n) ریڈیم گیس : ریڈون ( عنصر)۔

Radiumtherapy : (n) ریڈیمی معالجہ ۔

Radius : (n) [ L.] (۱)(تشریح)کُعُبر : کلائی باڑ : ساعدا ستخواں ۔ (۲)(ہندسہ) نصف قطر : نیم قُطر(دائرے وغیرہ کا)۔ (۳)گسترده خط : مرکز خاستہ خط : پہیے کا دھرا یا اس قسم کی اور کوئی چیز ۔ (۴)حلقہ : دائرہ ۔ (۵)(نباتیات) کنارہ گُل : گل ساقہ : گل کنگرا : چھتر ڈنڈی : (خوشہ گل کی )پھول ڈنڈی ۔ (٦)(طیوریات ، حیوانیات) رگِ بازو : آسیل : کِرن : پرّہ : پر کے ریشے ۔ (۷) لا مرکزیت : مرکز سے خارج : دائرہ سے باہر ۔ (۸)دائرہ : حلقہ : گھرا ہوا حصہ : محدود ۔ (۹)چار میل کا دائرہ جس کی ہر سمت چیرنگ کراس (Charing cross) سے برابر دوری رکھتی ھے ۔ (۱۰) دیکھو Radius vector

The four-mile radius : لندن میں بلدیئے کا وہ حلقہ جس کا مرکز چیرنگ کراس ھے ۔

Radius : (v) (ریاضیات) دائرے کے قوس پر کاٹنا ۔

Radius bar : (n) نصف قطری سلاخ ۔

Radius clause : (n) مالک اور ملازم کے درمیان معاہدہ کی وہ دفعہ جس کی زد سے وہ ملازم ایک معینہ مدت تک کسی دوسری جگہ کام کرنے کا مجاز نہیں ہوتا ۔

Radius of curvature : (n) (ہندسہ) نصف قطر اِنحنا ۔

Radius of gyration : (n) (میکانیات) نصف قُطر گردش ۔

Radius rod : (n) دیکھو Radius bar

Radius vector : (n) (۱)(ہیئت) قطر حامل : خط المرکز (جو سورج یا سیارے سے کسی تابع کے مدار تک کھینچا جائے): خطِّ حامل ۔ (۲) (ریاضیات) نصف قطر سمتی ۔

Radix : (n) [L.] (۱) عدد اصلی : عدد بنیادی (ریاضیات) ۔(۲) ماخذ: مصدر : اصل : مبدا : سر چشمہ : منبع اصلی ۔ (۳)(تشریح) اصل : اصل عصبی ۔ (۴)(نباتیات) بیخ : جڑ. (۵) مجذیر: پھیز : خصوصاً رگ کی جڑ ۔

Radome : (n) [f. 'Radio+ dome'.] (۱) (ریڈیو) ہوا ئیہ پوش : ریڈوم ۔ (۲) راڈار سسٹم کی حفاظت کے لئے پلاسٹک کا پردہ ۔

Radon : (n) [Fr. 'Radium'] (کیمیا) ریڈون : ریڈیم گیس(عُنصر) ۔

Radula : (n) [L. 'Radere'.] (حیوانیات) دیکھو Odontophore

Radular : (a) (حیوانیات)سوہانیہ : زبان صدفہ : راڈولر ۔

Raduliform : (a) (حیوانیات) ریتی نما : سوہانی شکل : دندانہ دار : مثل شانہ ۔

Raff : (n) [ME.] (۱)(اسکاٹستانی اور شمالی)کثرت : زیادتی : وفور : افراط : فراوانی : بہتات ۔(۲)بیکار چیز : کوڑا کرکٹ : فضلہ (اب صرف بول چال) ۔ (۳) نچلی ذات : پس ماندہ طبقہ یا افراد ۔ (۴) پس ماندہ بیکار ساتھی : دوست ۔ (۵) دیکھو Riff-Ruff ۔

Raff : (n) [G. 'Raf, Raffle'.] غیر ملکی لکڑی ۔

Raffaelesque : Raphaelesque کا متبادل ۔

Raffia / Rafia : (n) [Var. of 'Raphia.] (۱) مڈغاسکر کے تاڑ کے ریشے جن سے ٹوکری وغیرہ بنائی جاتی ہیں : رفیہ بان یا سُتلی ۔ (۲) رفیہ (کھجور کی ایک قسم جو مڈغاسکر میں ہوتی ھے : نخل مڈغاسکر ۔ (۳)(نباتیات) ریشۂ رفیہ ۔

Raffia palm : (n) مڈغاسکر کا تاڑ یا کھجوڑ جو اپنے ریشوں کی وجہ سے بہت زیادہ معاشی اہمیت کا حامل ھے ۔

Raffinose : (n) [F. 'Raffinar'.] (کیمیا) رافینوز : ایک قسم کی شکر جو بے رنگ ہوتی ھے : ($C_{18}H_{32}O_{16}$) جس کی کمی بیشی سے چقندر میں شکریت پیدا ہوتی ھے : قندِ مصفّٰی۔

Raffish : (a) (۱)غیر متوازن : او باش : آوارہ : اوباش صورت : بد تمیز: بیہودہ : نالائق :ذلیل بدنام : منہ پھٹ ۔ (۲) شیطان صفت : خبیث ۔

Raffishly : (adv.) اوباشانہ : آوارہ پن سے : خباثت سے : بیہودہ پن کے ساتھ ۔

Raffishness : (n) اوباشی : آوارگی : اوباشی کی قطع ۔

Raffle : (n) [F. 'Rafle'.] (۱) ایک قسم کا کھیل ۔(۲)(معاشیات) بیع بالقرعہ : لاٹری کے ذریعہ فروخت ۔

Raffle : (n) [OF. 'Rafle'] (۱)فضلہ : بیکار : کوڑا کرکٹ : غیر ضروری سامان ۔ (۲)(جہاز رانی) (ٹوٹ پھوٹ کے بعد) منتشر ٹکڑے : ملبا کاٹ کباڑ : ٹوٹا پھوٹا سامان ۔

Raffle : (v) [F. 'Rafler'.] (Raffle ) رافیل کھیلنا : قرعہ اندازی کے ذریعہ فروخت کرنا : بیع القرعہ میں شریک ہونا ۔

Rafflesia : (n) [mod. L. f. name of Sir T. Stamford Raffler.] ایک قسم کا بے برگ وبار ملائیشیائی درخت جس میں بکثرت پھول لگتے ہیں : رافلزیا ۔

Raft : (n) [ON. 'Raptr'.] (۱)بیڑا : لٹھوں کا ٹھاٹھ جو کشتی کا کام دیتا ھے۔ (۲) بہتے ہوئے درخت ، برف وغیرہ ۔ (۳)(فوج) تیرتا ہوا پل : تیرتا ہوا پلیٹ فارم(جو عموماً استعمال کرتے ہیں ) ۔ (۴) ربر کا وہ آلہ جو جان بچانے کے لئے استعمال کیا جاتا تھا اور بحری جہاز کے خطرے میں پڑ جانے کے موقع پر استعمال کیا جاتا ھے۔ (۵)لٹھوں : لکڑی کے کُندہ : گیس یا ہوا بھرے ہوئے چمڑوں کی مسطح ساخت ۔ (۶) نواڑ کی بٹی ہوئی رسی جو رگڑ سے بچانے کے کام آتی ھے ۔

Raft : (n) Raff کا متبادل ۔

Raft : (n) Reave کا فعل ماضی اور اسم مفعول۔

Raft : (n) بہت زیادہ : کثیر تعداد : جمعیت : ازدحام :انبار : گروہ ۔

Raft : (v) (۱) بیڑے میں لے جانا : بیڑا بنانا(لٹھوں یا پیپوں سے) بیڑے کو کھینچنا ۔ (۲)بیڑے کے ذریعہ مال وغیرہ لے جانا ۔ (۳) بیڑے کے ذریعہ دریا پار کرنا ۔ (۴)بیڑے پر کام کرنا یا بیڑے کی رہنمائی کرنا ۔

To raft off : (phr.) ساحل سے جہاز تک بیڑے کوکھینچنا۔

Raft bridge : (n) بہتا ہوا پُل : بیڑے سے بنا ہوا پُل ۔

Raft duck : (n) (امریکا ) ایک قسم کی سمندری بط ۔

Raft port : (n) ایک بڑا مربع نما سوراخ جو جہاز کے اگلے یا پچھلے حصہ میں ہوتا ھے اور جس کے ذریعہ لکڑیوں ، تختوں کو جہاز پر لادا اور اُتارا جاتا ھے ۔

Rafter : (n) [F. 'Raft'.] لٹھوں وغیرہ سے بیڑا بنانے والا : بیڑے پر ملازمت کرنے والا ۔

Rafter : (n) [OE. 'Raefter'.] کڑی : بڑنگا : شہتیری ۔

Principal rafter : وہ بڑا چوبی لٹھ جو دوسری لکڑیوں کو سہارا دیتا ھے ۔

Rafter : (v) (۱)کڑی لگانا : بڑنگا لگانا ۔ (۲)(زراعت) گنٹھے دار ہل پھیرنا (بیچ بیچ کی زمین چھوڑ کر ہل چلانا) ۔ (۳)کڑیوں میں تبدیل کرنا ۔

Rafter : (n) [Raf + ter.] گچھا ؛ لچھا ؛ اون کا لچھا (خصوصاً ترک) ۔

Rafter bird : (n) (حیوانیات) مگس گیر ۔

Rafting : (n) چوب بندی ۔

Rafting stream : (n) بہاؤ ندی ۔

Raftsman / Raftman : (n) (۱)کھویّا (بیڑے وغیرہ کا)؛ بیڑا بان ؛ کشتی ران ؛ بیڑے کو کھینے والا ۔ (۲)بیڑا بنانے والا ؛ بیڑے پر کام کرنے والا ۔

Rafty : (a) [Origin unknown.] (۱)(روز مرہ برطانیہ) خراب(موسم وغیرہ) ؛ مرطوب (موسم) ۔ (۲) پھپھوند لگا ہوا ؛ مرطوب ؛ باسی ؛ خراب۔

Rag : (n) [Me. 'Ragge'.] (۱)(دھجی) ؛ چتھڑا ؛ ٹکڑا ؛ پرزہ ۔ (۲)(جمع) پھٹے کپڑے ؛ چیتھڑے ۔(۳)(حقارت سے) جھنڈی ؛ رومال وغیرہ (کو کہتے ہیں) لتّا ؛ چیتھڑا ؛ ردی کاغذ ۔ (۴) حقیر آدمی ؛ گدا صفت آدمی ؛ بھیک منگا ۔ (۵)وہ ورزش یا کھیل وغیرہ جو طلبہ رفاہی کاموں کے لئے رقم اکٹھا کرنے کے لئے کھیلتے ہیں ۔

Rag : (n) [Origin unknow.] (تعمیرات) سنگ بلاط ؛ سلیٹ پتھر ؛ سلیٹ کی پتیاں جو چھتیں چھانے کے کام آتی ہے)۔

Rag : (n) (۱)(خصوصاً برطانیہ)(عامیانہ) خوشی سے چلاّنا یا چیخنا (خصوصاً لڑکوں کا) ؛ طلبہ کا ہنگامہ ۔ (۲)برطانوی یونیورسٹیوں میں طلبہ کی روایتی پر مذاق بغاوت جس میں یونیورسٹی ذمہ داروں کا مذاق اڑایا جاتا ھے ۔ (۳) (عامیانہ) شور ہنگامہ ؛ گڑبڑ ۔ (۴)شوخی ؛ شرارت؛ دل لگی ؛ کلیل ؛ عملی مذاق ۔

Rag : (v) چیتھڑا کرنا ؛ دھجی بنانا ؛ پرزے بنانا ۔

Rag : (v) [Origin unknown.] (۱) (بول چال اور عامیانہ) ڈانٹنا ؛ ڈپٹنا ؛ بکنا جھکنا ؛ برا بھلا کہنا ۔ (۲) طعنے دینا ؛ ستانا؛ دق کرنا ۔ (۳) گڑبڑ مچانا ؛ الٹ پلٹ دینا ؛ غل غپاڑا کرنا (ہنسی مذاق کرنا)۔ (۴)(عامیانہ) شور کرنا؛ ہنگامہ کرنا ؛ گڑبڑ کرنا ۔

Rag : (v) ہتھوڑے سے (کچی دھات کو) توڑنا ۔

Rag and bone man : (n) پرانے کپڑوں کا تاجر ؛ کم قیمت چیزوں کا تاجر ۔

Rag-baby : (n) چندی گڑیا(پھٹے کپڑوں کی) ؛ چیتھڑے کی گڑیا ۔

Rag-bag : (n) دھجیوں اور چیتھڑوں کو رکھنے کا تھیلا ؛ چندی تھیلا ۔

Rag-bolt : (n) (تعمیرات) خاردار چٹخنی ؛ کانٹا چٹخنی ۔

Rag- book : (n) بچوں کی کتاب جو کپڑے سے بنائی ہوئے کاغذ کی ہو۔

Rag-doll : (n) دیکھو Rag-baby

Rag-engine : (n) کوڑے کرکٹ سے کاغذ بنانے والی مشین ۔

Rag-fair : (n) (۱)وہ بازار جہاں پھٹے پرانے یا استعمال شدہ کپڑے فروخت کئے جاتے ہیں ؛ (لندن) بازار کہنہ فروشان (یہ بازار لندن کے Houndsditch میں لگتا ھے)۔

Rag-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Rag-man : (n) [OE.] ردّی جمع کرنے والا ؛ ردّی بیچنے والا ۔

Rag marchant : (n) ردّی، استعمال شدہ چیزیں بیچنے والا ۔

Rag money : (n) کاغذی نوٹ ۔

Rag paper : (n) ردّیوں سے بنایا ہوا کاغذ۔

Rag shag : (n) پھٹے حال آدمی ؛ بوسیدہ لباس میں ملبوس آدمی ۔

Rag shop : (n) پرانے اور استعمال شدہ کپڑے کی دکان ۔

Rag sorter : (n) وہ آدمی جو ردیوں اور پرانے کپڑوں کو چھانٹتا ھے اورنئے استعمال کے لائق بناتا ھے ۔

Rag-stone : (n) (تعمیرات)سنگ بلاط ؛ چٹان ۔

Rag-tag : (n) (۱) اوباش ؛ آوارہ ؛ نا ہنجار ؛ خستہ حال آدمی ؛ پست طبقہ ؛ ذلیل آدمی؛ کمینے لوگ؛ انفار ؛ ارازل ۔(۲)(کبھی کبھی )کل؛ تمام ؛ گوناگوں ؛ رنگا رنگ ؛ گڈمڈ ؛ آلودہ ۔

Rag-time : (n) [Orig. U.S.] (۱)پرشور موسیقی ؛ کان کے پردے پھاڑ دینے والا باجا (۲) تنتز ؛ دھڑ بھڑ ؛ بے ڈھنگا ساز ۔

Rag trade : (n) (روز مرہ بول چال) کپڑا بنانے اور بیچنے کی تجارت ۔

Rag-weed : (n) (۱)دیکھو Ragwort ۔(۲)(امریکا)ایک قسم کا پودا ؛ حشیش المریم ؛ چائے مکزیکی ۔

Rag-wheel : (n) (۱) دندانہ دار پہیّا ؛ زنجیر گیر پہیّا ؛ دنتیلا زنجیر دار پہیّا ۔ (۲) کپڑے کا بنا ہوا پہیّا جس سے صفائی کا کام لیا جاتا ھے ؛ چرخ صفائی و جِلا ۔

Rag wool : (n) (۱)رذی اون : بے مصرف اون ۔(۲)چیتھڑوں سے بنایا ہوا اون ۔

Rag work : (n) کہنہ سازی کا کام ۔

Rag worm : (n) ایک قسم کا کیڑا ۔

Rag wort : (n) (نباتیات)گھاس پات : نراثی : ایک درخت جس کی پتیاں دنتیلی اور پھول زرد ہوتے ہیں : پیر گیاہ ۔

Raga : (n) [Skr.] (ہندو موسیقی) راگ : ہندو موسیقی کی ایک قدیم روایتی قسم ۔

Ragabash : (n) (اسکاتستانی اور بول چال) سست بیکار آدمی : گدا صفت آدمی : آدم کثیف و بے سر و پا : نا معقول آدمی یا لڑکا : ذلیل ۔ (۲) بے ترتیب مجمع : بھیڑ : انبوہ ۔

Ragabash : (a) (۱)کنگال۔ (۲) کمینہ ۔

Ragamuffin : (n) گندہ آدمی :آدم : آدم کثیف و بے سر و پا : نا معقول شخص : ذلیل شخص : کنگال شخص : گدا صفت آدمی : پھٹیچر آدمی : میلا کچیلا آدمی : گندہ آدمی یا لڑکا ۔

Ragamuffin : (a) (۱)نا ہموار : غیر مسطح ۔(۲) کنگال : کمینہ : نکتا : ناکارہ : بے سلیقہ : پراگندہ ۔

Ragamuffinly : (a) چیتھڑے لگائے : پھٹے حال ۔

Rage : (n) [F.'Raige,Rage'.] (۱) غصہ : غیظ : نا قابل برداشت غصہ: غیظ و غضب : تاؤ : طیش : جنون : دیوانگی : شورش : فغاں : شور : قہر ۔ (۲) جوش : جذبہ : شدت : زور : شدت احساس : جذبۂ بے اختیار : جوش جنون : ہیجان شدید ۔ (۳) بیحد شوق : لت : خبط : تمنا : طلب : خواہش : خواہش نفسانی۔(۴)وہ چیز یا وضع جس کا کچھ دنوں بڑا زور و شور ہو۔ (۵)(شاعرانہ) جذبہ : (پیر یا ولی کا)روحانی جذب : (سپاہیانہ) ولولہ ۔ (۶)گرم جوشی: جوش: سرگرمی : (نفسیات) جذبہ۔ (۷)غضب ناکی : تیزی (ہوا ، سمندر، آگ کی ): شدت طوفان ، طغیان : سیلاب : حرارت : شعلہ فگن آگ : تیزہوا ۔ (۸)موسیقیائی انگیختگی ۔

Rage : (v) [F. 'Rager'.] (۱)غصہ ہونا : غصہ کرنا : بکنا جھکنا: بگڑنا: چلآنا ۔ (۲)غضب ناک ہونا : طیش میں آنا : تیزی تندی دکھانا : غصے میں بھرا ہونا ۔(۳)شدت ہونا : زور ہونا: چڑھا ہوا ہونا ۔(۴)غصے میں پاگل ہونا : دیوانگی کرنا: ویران کرنا : شوق فراواں رکھنا ۔ (۵)خشمگیں کرنا : تاؤ دلانا : غصہ دلانا : غضب ناک کر دینا ۔ (۶) بڑ ہانکنا : بذیان بکنا : بہکی باتیں کرنا : (سمندر یاہواکا) فراٹے مارنا : شائیں شائیں کرنا : طوفان اٹھنا ۔ (۷)(اسکاٹ) دھمکانا : جھڑکنا : گھڑکنا : ڈانٹنا: ڈپٹنا : تنقید کرنا : گوشمالی کرنا ۔ (۸)جذبات سے بھرا ہوا ہونا : شدت جذبات میں ہونا ۔(۹)(بیماری ، درد) شدت کا ہونا : جوش میں ہونا ۔

To rage itself out : (طوفان کا) چڑھ کر اترنا : بھڑاس نکل جانا : زور گھٹ جانا ۔

Rageful : (a) خشمگین : غضب ناک : غصہ میں بھرا ہوا ۔

Ragefully : (adv.) غصے کی حالت میں: غضب ناکی کے ساتھ ۔

Rageous : (a) غضب ناک ۔

Ragged : (a) (۱)الجھا ہوا : نا ہموار : ژولیدہ ۔(۲)اونچا نیچا : غیر مسطح : کھردرا ۔ (۳) ناقص : ناتراشیدہ : بے ڈھنگا : غیر سلیس : ناہنجار : ناتمام : نامنظم : غیر شستہ : ناموزوں (نظم وغیرہ) معیوب ۔(۴) شکستہ : پوشیدہ: فرسودہ (لباس) ۔ (۵) پھٹے کپڑے پہنے ہوئے : شکستہ حال : شکستہ لباس ۔ (۶) روئیں دار : پشم دار : لمبے موٹے بالوں والا(جانور)۔ (۷) (آواز) درشت ، کرخت، ناگوار ۔

On the ragged edge : (۱)پریشانی : اضطراب کے عالم میں۔ (۲)فنا او ر زوال کی حالت میں ۔

Ragged hip : (n) (گھوڑا) کولہا جو ریڑھ کی ہڈی سے الگ واقع ہو ۔

Ragged robert : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Ragged robin : (n) ایک سرخ پھول والا جنگلی پودا ۔

Ragged school : (n) خیراتی اسکول : تعلیم گاہ جہاں بچوں کو مفت تعلیم دی جاتی ہے : مفت تعلیم گاہ ۔

Ragged staff : (n) وہ لاٹھی یا لٹھ جس میں موٹھ لگا ہوا ہو : گرہ دار سونٹا یا ڈنڈا ۔

Raggedly : (adv.) غصے کی حالت میں : غضب ناک طورپر : پرجوش طریقے سے : نا ہموارانہ۔

Raggedness : (n) غضب ناک ہونے کی حالت یا کیفیت : ناہمواری : شکستہ حال ۔

Ragger : (n) دیکھو Ragman

**Raggle : (n) [Origin unknown.]** (۱)سنگ تراشی کا ایک طریقہ ۔ (۲)ٹکڑا : کہنہ : شگاف ۔

**Raggle : (v)** پتھر کا موٹھ کاٹنا : موتھرا بنانا ۔

**Raggle-taggle : (n)** دیکھو Rag-tag

**Raggy : (a) [ Late. OE.]** دیکھو Ragged

**Raggy : (a)** نغمہ و سرور کا یا اُس سے متعلق ۔

**Raging : (a)** (۱) بکنے جھکنے والا: غصہ ور .(۲)دردناک .(۳)بے مہار: وحشی ۔ (۴)استثنائی : عظیم الشان : ممتاز ۔

**Raglan : (n) [F. name of lord Ranglan.]** ایک قسم کا اوور کوٹ ۔

**Ragout : (n) [Fr.]** دم پخت سالن(جس میں ترکاری اور بوٹیاں ہوتی ہیں اور مسالہ دار چٹ پٹا پکایا جاتا ھے)۔

**Ragout : (v) [F. 'Ragout'.]** دم پخت ، چٹ پٹاسالن پکانا : قلیہ پکانا : چٹ پٹا اور مزیدار بنانا ۔

**Raguly : (a) [Per. based on Ragged.]** (نقابت)(صلیب یا دوسرے مارکوں سے متعلق ) چھوٹے ترچھے ابھار والا ۔

**Rah : (n)** بے انتہا خوشی اور وفور مسرت کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

**Rah : (n)** دیکھو Hurrah

**Rahan wein : (n)** سومالیا کے لوگوں کی ایک جماعت ۔

**Rahdar : (n) [Per. 'Rahdar']** راہدار : محصول سڑک لینے والا ۔

**Raia / Raja : (n) [L.'Raia']** (حیوانیات) دیکھو Ray (n)

**Raid : (n) [OE. 'Rad'.]** (۱)دھاوا : تاخت : شورش : چھاپا .(۲)پولس کی دوڑ : پولس کا چھاپا .(۳)مسلح حملہ : ناگہانی حملہ: (مجازاً) زبردستی کی مداخلت فضائی اور بحری جہازوں پر حملہ ۔ (۴) دکانوں پر متعلقہ حکام کا چھاپا۔

Air raid : (فوج) ہوائی حملہ : فضائی حملہ ۔

**Raid : (v)** چھاپا مارنا : یورش کرنا: دھاوا بولنا : ٹوٹ جانا : حملہ کرنا : شورش برپا کرنا : فوجی جہازوں پر حملہ کرنا : دکانوں پر چھاپا مارنا ۔

**Raider : (n)** دھاوا بولنے والا : چھاپا مارنے والا : حملہ کرنے والا : حملہ آور ۔

**Raiding-party : (n)** چھاپا مار دستہ ۔

**Raies ultimes : (n)** امتیازی خطوط طیف ۔

**Rail : (n) [OF. 'Reille']** (۱) کٹھرا : باڑ : روک ۔ (۲)لکڑی یا لوھے کی سریا : جنگلا : سلاخ (جو دروازے کے چوکھٹے میں لگی ہو)۔ (۳)ریل کی پٹری : سکتہ الحدید ۔ (۴) دروازے کا چوکھٹا: آڑی پٹی۔ (۵)دیکھو Railway ۔ (۶) (اسٹاک اکسچنج ، جمع میں) ریلوے حصص ۔

Off the rails : درہم برہم : بگڑا ہوا : ابتر ۔

**Rail : (n) [F. 'Rale']** آبچلیک(پرندہ) ایک قسم کا پرندہ : بری اور بحری پرندوں کی ایک قسم : ریل ۔

**Rail : (v) [Late ME.]** (۱)ریل سے سفر کرنا ۔ (۲)ریل کی پٹری بچھانا: پٹری بچھانا۔ (۳)لوھے کی سریا یا جنگلے سے گھیرنا : جگہ کو باڑ سے گھیرنا : کٹھرا لگانا : باڑ لگانا ۔ (۴)ریل سے لے جانا : منتقل کرنا ۔

To rail in : باڑ سے جگہ گھیرنا : باڑ لگانا : باڑ باندھنا ۔

To rail off : جنگلہ سے علاحدہ کرنا: ریلنگ سے علاحدہ کرنا ۔

**Rail : (v) [F.'Railler'.]** (۱)برا بھلا کہنا : جزرو تو بیخ کرنا : سر زنش کرنا : گالی دینا : لعن طعن کرنا : جھاڑنا : خبر لینا ۔ (۲)شکوہ شکایت کرنا : مورد الزام ٹھہرانا :تنقید کرنا : حرف گیری کرنا .(۳)سختی سے ملامت کرنا ۔

**Rail bed : (n)** (۱)وہ سڑک جس پر ریل گاڑی چلتی ھے ۔ (۲) وہ سطح یا زمین جس پر پٹری بچھا ئی جاتی ھے۔

**Rail bird : (n)** ایک قسم کی چڑیا : آبچلیک : امریکی دھاری دار کوئل جیسا پرندہ۔

**Rail bus : (n)** مسافر کار جس میں خود کار انجن لگا ہوتا ھے اور ریلوے لائن پر چلتی ھے ۔

**Rail car : (n)** ریل کار (مسافر بردار یا مال بردار )۔

**Rail chair : (n)** قبضہ : آنکڑا : پٹری پکڑ(جس میں ریل کی پٹری ٹھہری رہتی ھے)۔

**Rail diesel car : (n)** ڈیزل انجن والی ریل کار ۔

**Rail guard : (n)** ریلوے انجن میں لگی ہوئی دھات کی وہ عمودی شے جس سے لائن کی رکاوٹیں دور ہوتی ہیں ۔

**Rail head : (n)** (۱)زیر تعمیر ریلوے کا تیار شدہ آخری سرا ۔ (۲)ریلوے لائن کا ابتدائی یا آخری حصہ جہاں سے سواری چلتی یا جہاں آ کر رک جاتی ہے ۔

**Railage : (n)** ریلوے کے ذریعہ منتقلی ؛ ریلوے کے ذریعہ نقل و حمل کا کرایہ ۔

**Railer : (n)** بد زبان ؛ طعنہ زن ؛ لعن طعن کرنے والا ؛ برا بھلا کہنے والا ؛ شکوہ شکایت کرنے والا ؛ تضحیک کرنے والا ؛ بد گوئی کرنے والا ۔

**Railing : (n)** (۱)احاطہ بنانے یا باڑ سے زمین کو گھیرنے کا عمل ؛ احاطہ بندی ۔ (۲) باڑ؛ کٹہرا ؛ جنگلا ؛ رکاوٹ ۔ (۳)باڑ، کٹہرے وغیرہ کا سامان۔ (۴)ریلوے پٹری کا سامان ۔ (۵)لکڑی کا ٹکڑا ؛ پلائی ووڈ ۔

**Railing : (n)** ریل کے ذریعہ نقل و حمل ؛ مال برداری ۔

**Railing : (n)** لعن طعن ؛ طعنہ زنی ؛ تضحیک ؛ سخت شکایت ؛ سخت ملامت ؛ بدزبانی ؛ بد کلامی ۔

**Railing : (a)** (۱)گالی دینے والا ؛ تحقیر آمیز ؛ مضحکہ آمیز ؛ ملامت آمیز ؛ شکوہ شکایت سے پُر ۔(۲) فحاش؛ بدزبان ؛ دشنام طراز ؛ بدگو ؛ بد کلام ۔

**Railingly : (adv.)** بدکلامی کے ساتھ ؛ فحاشی سے ؛ بدزبانی کے طور پر ۔

**Raillery : (n) [F. 'Raillerie'.]** (۱) چہل ؛ مذاق ؛ دل لگی ؛ ٹھٹّھا ؛ فقرہ بازی ؛ شوخی ؛ استہزاء ؛ تنقید ؛ سرزنش ؛ توبیخ و ملامت ۔ (۲) (جمع اور "a" کے ساتھ) دل لگی کرنا ۔

**Railless (a)** بے پٹری کا ؛ بے باڑ کا ؛ بے رکاوٹ کا ۔

**Raillike : (a)** ریل جیسا ۔

**Railmoter : (a)** جزوی طور پر بذریعہ ریل اور جز وی طور پر بذریعہ سڑک نقل وحمل سے متعلق ۔

**Railroad : (n)** (۱)ریل؛ ریل کی پٹری ؛ ریلوے لائن۔(۲)ریلوے کمپنی ۔

**Railroad : (v)** (۱)ریلوے لائن بچھانا ؛ ریلوے راستہ بنانا ؛ ریل کی پٹری بچھانا ۔ (۲) ریلوے کے ذریعہ نقل و حمل کرنا ؛ بہ عجلت تمام بھیجنا ۔(۳)(طباعت) کسی تحریر کو تصحیح کے بغیر کمپوزنگ کے لئے بھیجنا ۔ (۴)کسی کو بے قصور یا غلط الزام میں ماخوذ کرنا اور جیل بھیجنا ۔ (۵) ریل کے ذریعہ سفر کرنا ؛ ریلوے لائن پر ملازم ہونا ۔ (۶) ریلوے سڑک بنانا ۔

**Railroad bridge : (n)** ریلوے پُل۔

**Railroader : (n)** ریلوے ملازم یا افسر ۔

**Railroading : (n)** (۱)ریل سے سفر کرنا ۔ (۲)ریلوے لائن میں کام کرنا۔ (۳)ریلوے سڑک کی تعمیر ؛ ریلوے سڑک پر لائن بچھانا ۔ (۴)ریلوے سڑک کے انتظام کا شغل ۔

**Rails: (n)** (۱)جنگلہ میدان ۔(۲)(معاشیات)ریلوے حصص ؛ ریلوے نقل وحمل میں شرکت ۔

**Railway : (n)** (اب خصوصاً امریکا) دیکھو Railroad

**Railway : (v)** ریلوے لائن بچھانا ؛ ریل سے سفر کرنا ؛ ریلوے کے ذریعہ مال بھیجنا ۔

**Railway accident : (n)** ریلوے حادثہ ۔

**Railway engine : (a)** ریلوے انجن ۔

**Railway novel : (n)** تفریحی ناول ؛ ہلکا پھلکا ناول ؛ وہ ناول جو ریلوے سفر میں پڑھا جائے ۔

**Railway receipt : (n)** بِلٹی ۔

**Railway rug : (n)** سفری کمبل ؛ ریلوے سفر میں اوڑھنے والا کمبل ۔

**Railway spine : (n)** ریڑھ کی ہڈی کا صدمہ جو ریل کے حادثہ میں پہنچ جائے ۔

**Railway station : (n)** ریلوے اسٹیشن ۔

**Railway train : (n)** ریل گاڑی ۔

**Railwayless : (a)** ریلوے کا فُقدان ؛ بے ریل کا ؛ جہاں ریل نہ ہو ۔

**Raiment : (n) [aphet. F.'Arrayment'.]** لباس ؛ پوشاک؛ کپڑا ؛ سامان (اب شاعری میں )۔

**Rain : (n) [OE. 'Rezn, Ren'.]** (۱)بارش ؛ مینہ ؛ میگھ ؛ ورشا ؛ برکھا؛ باران ۔(۲)(جمع)جھڑی ؛ مینہ کے جھالے ؛ چھینٹا ۔ (۳)(کسی سیال کی یا باریک ذرّات کی)بوچھاڑ ؛ جھڑی ؛ تار ۔ (۴)بارش کے قطرے ؛ بارش کا پانی ؛ موسلا دھار بارش ۔ (۵) (ہند میں)موسم برسات؛ برسات کا زمانہ ۔ (۶) وہ علاقہ جہاں زیادہ بارش ہوتی ہے۔ (۷) فلم کے پردے پر آنے والا خراش یا داغ دھبّا ۔ (۸)(جہاز رانی) بحر اوقیانوس کا وہ حصہ جہاں بارش زیادہ ہوتی ہے ۔

The rains : (گرم ملکوں میں )برسات کا موسم: باران ؛ برشگال ۔

The rains : (بحری اصطلاح)اوقیانوسی باران ؛ بحر اوقیانوس کا بارانی خِطہ (۳ تا ۱۰ درجہ عرض البلد شمالی)۔

Rain : (v) (۱) پانی برسنا ؛ مینہ برسنا ؛ بارش ہونا ۔(۲)قطرے قطرے ٹپکنا ؛ ٹپ ٹپانا ۔(۳)(مجازاً) موسلا دھار برسنا؛ ٹوٹ کے برسنا ؛ تار بندھ جانا ؛ جھڑی لگ جانا ۔ (۴)گھٹا چھانا ؛ گنگھور گھٹا چھانا ۔(۵)آنسو بہانا؛ آنسو گرنا(بارش کی طرح)۔ (۶)چھڑکنا ؛ چھڑکاؤ کرنا ۔ (۷) بہانا ؛ تار باندھ دینا ؛ بوچھار کرنا(مجازاً)۔ (۸)بارش کے ذریعہ مخصوص حالت میں لانا ۔

To rains cats and dogs : (بول چال)موسلا دھار بارش ہونا ؛ زوروں کی بارش ہونا ۔

To rain in: بوچھاڑ آنا ؛ بارش کا گھر کے اندر تک پہنچ جانا۔

Rain area : (n) (۱)وہ علاقہ جہاں موسمی نقشے کے مطابق مخصوص اوقات میں زیادہ بارش ہوتی ہے ؛ علاقۂ بارانی ؛ برساتی علاقہ ۔(۲)دریائی طوفان کا زبردست بارش والا حصہ ۔

Rain band : (n) قوس قزح کی زرد دھاری میں نظر آنے والی کالی پٹی ۔

Rain-bird : (n) وہ بارانی چڑیا جس کی چونچ کالی ہوتی ہے اور امریکا میں پائی جاتی ہے ؛ برساتی پرندہ (خصوصاً) کٹھ پھوڑا ؛ کٹھ کھودوا ؛ ہدہد ۔

Rain boot : (n) برساتی جوتا جو گھٹنوں تک لمبا ہوتا ہے ۔

Rain cap : (n) واٹر پروف ٹوپی ؛ برساتی ٹوپی ۔

Rain check : (n) بیس بال(Baseball ) کے اُس میچ کا ٹکٹ جو برسات کی وجہ سے ملتوی ہوگیا ہو لیکن جو پھر کام آسکے ؛ کسی عنایت کی مدت کی توسیع ۔

Rain coat : (n) برساتی کوٹ ؛ وہ کوٹ جس پر پانی اثر نہ کرے ؛ بارانی کوٹ (کوٹ یا فرغل) ۔

Rain cloud : (n) مُز نہ ؛ بارشی بادل ؛ بارانی بادل ۔

Rain-drop/ Raindrop : (n) [OE. 'Rezndropa'.] بارش کا قطرہ ۔

Rain forest : (n) (۱)جنگل جو عیش و تفریح کے طور پر استعمال کیا جاتا ہو ؛ خصوصاً منطقہ حارہ کے علاقے کا ؛ بارانی جنگل ۔ (۲)وہ جنگل جہاں سال میں کم سے کم ۱۰۰ انچ یا اُس سے زیادہ بارش ہوتی ہے ۔

Rain frog : (n) ایک چھوٹا سبز رنگ کا مینڈک ۔

Rain guage / -gage : (n) مقیاس المقطر ؛ باراں پیما ۔

Rain guage station : (n) مرکز باراں پیمائی ۔

Rain glass : (n) ہوا پیما ؛ مقیاس الہوا ؛ بار پیما ۔

Rain goose : (n) غوطہ خور سرخ گلوپرندہ ۔

Rain insurance : (n) وہ بیمہ جو بارش کے نقصانات سے بچنے کے لئے کرایا جائے ۔

Rain intensity : (n) (موسمیات)شدت باراں ۔

Rain maker : (n) باراں گر ؛ بارش برسانے والا(سائنسی یا جادوئی طریقے سے) ۔

Rain map : (n) نقشۂ باراں ۔

Rain mark/ -pit : (n) پانی کے قطرے سے زمین پر پڑنے والا نشان ۔

Rain quail : (n) ہندوستانی اور افریقی quail ؛ بیٹر ؛ بلدرچین ۔

Rain shadow : (n) (موسمیات) ظلّ باراں ؛ کم بارانی رقبہ ۔

Rain stone : (n) وہ پتھر جو طلسمی بارش میں استعمال ہوتا ہے ۔

Rain storm : (n) بارانی طوفان ؛ طوفان باراں ۔

Rain tree : (n) ایک رنگین اور آراستہ امریکی درخت ۔

Rain wash : (n) بارش میں بہہ جانے والی شے ۔

Rain-water : (n) [OE. 'Rezn, ren waeter'.] برساتی پانی ؛ آب باراں ؛ برسا ہوا پانی ۔

Rain worm : (n) کیچوا ؛ خراطین ؛ زمینی کیڑا ؛ کِرم خاکی ؛ حشرات الارض (جمع) ؛ (مجازاً) ذلیل آدمی ۔

Rainbow : (n) [OE. 'Regnboga'.] (۱)قوس قزح ؛ دھنک ؛ کمان شیطان ؛ رنگین کمان ۔ (۲)قوس قزح جیسا ؛ قوس قزح کے رنگوں کا امتزاج ۔ (۳)سُر سرگم ۔ (۴)غلط فہمی ؛ خوش فہمی ۔ (۵)چمک دار رنگوں میں سے کوئی ایک ۔

Lunar rainbow : (n) چاند دھنک(جو کبھی کبھی چاند کی

شعاعوں سے پیدا ہوتی ہے) ؛ قمری قوس قزح ۔

Marine rainbow / Sea - : (n) ساگر دھنك (جو سمندر کے کٹ میں نظر آتی ہے) ؛ سمندری قوس قزح ۔

Primary rainbow : اول قوس قزح ۔

Secondary rainbow /Supernumerary- : قوس ثانی ؛ شبیه کمان (جو اصلی دھنك کے اندر یا باہر بن جاتی ہے)۔

Rainbow : (a) رنگ برنگا ؛ پچرنگا ؛ کثیرالالوان ؛ رنگا رنگ ؛ قوس قزحی رنگ والا ۔

Rainbow : (v) مختلف رنگوں سے چمکانا؛ قوس قزح کی طرح چمکانا ؛ دھنك جیسا بنانا ۔

Rainbow bird : (n) ایك آسٹریلوی چڑیا جو شہد کی مکھیاں کھاتی ہے؛ طیر مگس خور ؛مگس خور پرندہ ۔

Rainbow coloured : (a) قوس قزحی رنگ میں رنگا ہوا ؛ کثیر الالوان۔

Rainbow drops : (n) ایك قسم کا پودا ۔

Rainbow fish : (n) ایك چمکدار رنگین مچھلی جو منطقہ حارہ کے دریاؤں میں پائی جاتی ہے ۔

Rainbow parrot fish : (n) ایك رنگین بڑی اور وزنی مچھلی جس کا رنگ بدلتا رہتا ہے ۔

Rainbow pink : (n) چینی گلابی ۔

Rainbow roof : (n) مدور نما چھت ؛ ایسی چھت جو دیکھنے میں تقریباً گول نظر آتی ہے؛ قوس قزح کی شکل کی چھت ۔

Rainbow shower : (n) ایك خوشنما اور آراستہ درخت ۔

Rainbow snake : (n) ایك امریکی سانپ ۔

Rainbow trout : (n) ٹراؤٹ ؛ کیلیفورنیا کی ایك مچھلی کا نام ۔

Rainbow wrasse : (n) ایك قسم کی رنگین اور چمکیلی مچھلی ۔

Rainbowy : (a) قوس قزح جیسا ؛ دھنك مانند ۔

Rainfall : (n) (۱) (مقدار) بارش ۔ (۲) مخصوص علاقے میں معین اوقات میں بارش کی مقدار ۔

Rainful : (a) بارش سے بھرا ہوا ۔

Rainily : (adv.) بارانی طریقے سے ؛ پرُ بارانی ۔

Raininess : (n) (موسم) برسات ؛ بارانی ہونے کی کیفیت یا حالت ؛ مینہ بھرا ہونا ؛ سیر بارانی ؛ پُر بارانی ۔

Rainless : (a) بارش کی کمی؛ بے بارش ؛ سوکھا ؛ خشك ؛ محروم باران ۔

Raintight/ Rainproof : (n) مینہ روك ؛ وہ جس پر بارش کا اثر نہ ہو ۔

Rainy : (a) (۱)بارش کا؛ برسات کا ؛ مینہ کا؛ بارانی ؛ برساتی ؛ پُر باران ؛ سیر باران ۔(۲)مینہ بھرا (بادل وغیرہ)۔ (۳)(وقت) بارانی؛ (موسم) برساتی ۔ (۴)بارش سے متاثر ؛ بارش جیسا ۔ (۵) (مجازاً) دیکھو Rainy- day ۔ (۶) (مجازاً) (آنکھ) آنسو سے بھری ہوئی ۔

Rainy day : (n) (۱)(موسیقی)یوم باران ۔(۲) (معاشیات) آڑا وقت ؛ تنگیِ معاش ۔

Rainy season : (n) (موسیقی) موسم برسات ؛ برکھا رُت ۔

Rais or Reis : (n) [F. 'Reis'.] (۱)مسلم جہاز کا کپتان ؛ جہاز کا مسلم کپتان ۔(۲)مسلمان حکمراں یا بادشاہ ۔

Rais : (n) نیپال کے منگولی نسل کے لوگ جو کرانتی زبان بولتے ہیں ۔

Raisable/ -eable : (a) اوپر لے جانے کے قابل ؛ اوپر اٹھانے کے لائق ؛ قابل ترفیع۔

Raise : (n) [F. Raise(v).] (۱)سڑك کا بلند حصہ ؛ بلند مقام ؛ اونچی جگہ۔(۲)بازی بڑھانے کا عمل ؛ اس قسم کی بازی کی رقم ؛ رقم میں اضافہ ۔ (۳) وہ کھڑکی جو کان میں دو مختلف بلندیوں کو ملاتی ہے ۔

Raise : (n) [ON. 'Hreysi'.] تودۂ سنگ ؛ سنگِ قبر ؛سنگ مزار ۔

Raise : (v) [ON. 'Reisa'.] (۱)اٹھانا ؛ ایستادہ کرنا ؛ اٹھا کر کھڑا کرنا ؛ خواب سے بیدار کرنا ؛ جگانا ؛ بلند کرنا ۔(۲)ابھارنا ؛ جوش دلانا ؛ تحریك دلانا ۔ (۳) بنانا ؛ تعمیر کرنا ؛ پیدا کرنا یا تیار کرنا ؛ (فصل وغیرہ) اُگانا ؛ (کھیت)جوتنا ؛ کاشتکاری کرنا ؛ ابھانا؛ (نسل کی) تربیت کرنا ؛ پیدا کرنا ۔ (۴) (آواز) نکالنا ؛ (شور)مچانا ؛ چلانا ؛ برپا کرنا؛ گانا ؛ لائق سماعت آواز پیدا کرنا ؛ نمو بخشنا ؛ ٹھونکنا ۔ (۵)(بحث وغیرہ چھڑنے کا )باعث ہونا ؛ قابل غور بنانا ۔ (۶)ابھارنا؛ بیدار کرنا ۔(۷)پیش کرنا ؛ اٹھانا؛ چھیڑنا (مسئلہ وغیرہ) اعتراض کرنا ؛ سوال کرنا ؛ دعویٰ کرنا ۔(۸)بلند رتبہ کرنا؛ سرفراز کرنا ؛ ترقی دینا؛ بہتر کرنا؛ معیار بلند کرنا ؛ چڑھانا ؛ اعزاز بخشنا ؛ بلند مقام پر پہنچنا ؛ دماغی یا اخلاقی طور پر

اونچا اٹھانا ۔ (۹) (آواز) بلند کرنا : تیز کرنا ۔ (۱۰)(جہازرانی) سامنے آنا : نظر آنا (جہاز یا زمین کا): (خصوصاً) زمین پر پانی یا دھاتوں کو لانا ۔ (۱۱)بڑھانا : زیادہ کرنا؛ سطح بلند کرنا ۔ (۱۲)جمع یا اکٹھا کرنا : وصول کرنا : اگانا (محصول وغیرہ کا) ۔ (۱۳) (محاصرہ وغیرہ) اٹھا لینا : ہٹا لینا : (حریف کو محاصرہ) اٹھانے پر مجبور کرنا ۔ (۱۴)(چڑیا وغیرہ کو) شکار کے لئے ہنکانا ۔(۱۵) دعوت مبارزت دینا : مقابلہ پر بلانا : جدو جہد پر آمادہ کرنا؛ کش مکش میں گرفتار کرنا ۔ (۱٦) موت کے بعد جلانا؛ روحانی قوت حاصل کرنا ۔ (۱۷)(خصوصاً)(اسکاٹ لینڈ) غصہ دلانا : مشتعل کرنا : برانگیختہ کرنا ۔ (۱۸) (عمارت) کھڑی کرنا : مکان بنانا : تعمیر کرنا (خصوصاً امریکا) مکان وغیرہ میں لکڑی کا چوکھٹا لگانا : چھجا بنانا (مکان میں) ۔ (۱۹) (بچہ کو )وجود بخشنا : زندگی دینا؛ (والدین کا بچوں کو) محبت کے ساتھ پرورش کرنا : پرورش و پرداخت کرنا : پالنا ۔ (۲۰) (جانوروں کی) پرورش و پرداخت کرنا : پالنا پوسنا ۔ (۲۱) آغاز کرنا؛ ابتدا کرنا : شروع کرنا ۔ (۲۲) قائم کرنا : ایجاد کرنا؛ اختراع کرنا؛ ظاہر کرنا؛ دفع کرنا : توپ داغنا ۔ (۲۳) ایک ساتھ ملانا : متحد کرنا : جمع کرنا : اکٹھا کرنا؛ وصول کرنا : (قرض وغیرہ)۔(۲۴)قدر وقیمت زیادہ کرنا؛ رقم بڑھانا : سطح بلند کرنا : اہمیت بڑھانا ۔ (۲۵)ہلکا کرنا؛ خفیف کرنا :پتلا کرنا ۔ (۲٦)(مقدارکو) دو چند کرنا : طاقت بڑھانا : آخری حد تک بڑھنے دینا۔ (۲۷) گرم کرنا : روشن کرنا : تیز کرنا ۔ (۲۸) روئیں دار کپڑے میں ولایتی گوکھرو لگانا ۔ (۲۹) نتیجے پر پہنچنا : نظریہ قائم کرنا ۔ (۳۰)(پہلے کی بہ نسبت) زیادہ بازی لگانا : شرط بدنا : بازی لگانا ۔ (۳۱)پتھر کو کھسکانا (دوسرے پتھروں کے ساتھ ترتیب وار رکھنے کے لئے)۔(۳۲)(زبان کے کسی حصے کو) اونچا کرنا حرف علت کی ادائیگی کے لئے ۔ (۳۳) ریڈیائی مواصلات کے ذریعہ رابطہ قائم کرنا ۔ (۳۴) بیدار ہونا؛ اٹھنا : جاگ جانا ۔ (۳۵) مستقل کرنا : پائیدار کرنا؛ مضبوط کرنا ۔ (۳٦) چپکانا : سانٹنا : چسپاں کرنا : جمانا ۔ (۳۷) گرے ہوئے کو اٹھانا : اٹھانے میں مدد کرنا (گرے ہوئے کو) : (کسی شخص کو) اپنی جگہ سے اٹھنے پر مجبور کرنا ۔ (۳۸) ہوا چلانا ۔(۳۹)مقدمہ قائم کرنا : سمن جاری کرنا (قانون) ۔ (۴۰)آگے دیکھنا : نگاہ کو آگے کے طرف موڑنا ۔ (۴۱)(خوشی )حاصل کرنا : تعریف و تحسین کا مستحق ہونا : بہتری حاصل کرنا ۔ (۴۲)(دھات کو) گول کرنا : (دھات کو) گول بنانا ۔ (۴۳)(ریاضیات) ضرب کے ذریعہ تعداد میں اضافہ کرنا ۔

To raise a cry : فریاد کرنا : آہ و نالہ کرنا ۔

To raise a dust : گرد اڑانا : خاک اڑانا : فساد برپا کرنا؛ ہنگامہ برپا کرنا : اصل بات کو چھپانا : خاک ڈالنا ۔

To raise a laugh : لوگوں کو ہنسانا ۔

To raise a smile : ہنسی ظاہر کرنا : مسکرانا ۔

To raise bread : روٹی پھلانا (خمیر سے) ۔

To raise cloth : کپڑے کو گھونٹنا ۔

To raise one's eyebrows : ناک بھوں چڑھانا ۔

To raise one's glass to : جام صحت پینا ۔

To raise one's hat : تعظیماً جھکنا ۔

To raise the dead : گہری نیند سے بیدار کرنا ۔

To raise the devil ,cain ,the mischief : قیامت برپا کرنا؛ ہنگامہ برپا کرنا ۔

To raise the heat : حرارت بڑھانا ۔

To raise the market : زیادہ قیمت لینا : قیمت بڑھا دینا ۔

To raise the price : قیمت میں اضافہ کرنا : دام بڑھانا ۔

To raise the voice: آواز بلند کرنا : ہنگامہ کرنا : شور و غل کرنا ۔

To raise the wind : (مجازاً) روپیہ مہیا کرنا (کسی کام کے لئے) مزاج کو قابومیں رکھنا : اپنی طبیعت پر تسلط رکھنا ۔

Raised : (a) (۱) اٹھایا ہوا : ایستادہ ۔ (۲)جوش دلایا ہوا ۔(۳)تعمیر کردہ؛ بنایا ہوا ۔ (۴)ہنگامہ خیز : طوفان انگیز ۔ (۵)برجستہ؛ برآمدہ : بڑھایا ہوا : اضافہ کردہ ۔ (٦)ترقی یافتہ؛ معیار بلند کیا ہوا ۔(۷)قدرو قیمت میں اضافہ کیا ہوا؛ بلند رتبہ ۔(۸) مسئلہ اٹھایا ہوا : خفیف کردہ : ہلکا ۔

Raised beach : (n) سمندر کی سطح سے اوپر کا ساحل ۔

Raised cottage : (n) وہ جھونپڑی جو سیلاب وغیرہ کو روکنے کے لئے بانس پر دریاؤں میں رکھا جاتا ہے ۔

Raised pie : (n) تہ جمائی ہوئی پائی ۔

Raised printing : (n) چھپائی جو کاغذ کی سطح سے ابھری ہوئی ہو یا ابھری ہوئی معلوم ہو ۔

Raith : (n) [Scot.] سال کا چوتھائی حصہ : سہ ماہی ۔

Raj : (n) [Hindi 'Raj'.] راج سلطنت : حکومت : فرماں روائی ۔

Raja / Rajah : (n) [Hindi 'Raja'.] راجا ۔

Rajab : (n) [Arab.] ہجری سال کا ساتواں مہینہ :رجب :رجب المرجب ۔

Rajah-rat : (n) ایک قسم کا چوہا جو بیشتر ایشیا اور مشرقی ہندوستان میں پایا جاتا ھے : راجا چوہا ۔

Rajahship : (n) راجا کا عہدہ : راجا کا علاقہ : راجاگیری : (منصب) راجائی ۔

Rajpoot / Rajput : (n) [f. Skr. 'Raja + putra'.] راجپوت ۔

Rake : (n) [OE. 'Raca'.] (۱)جیلی : کریدنی : پانچا : دانتی : زمین ہموار کرنے یا گھاس وغیرہ کاٹنے کا آلہ ۔ (۲) جھپکا : جھانپی: جوئے کی میز یا بساط پر سے روپے سمیٹنے کا آلہ ۔ (۳)(سماجیات ) لُچّا : (کان کنی) کریدنی: (جہاز رانی) میلان مستول نکاسا ۔(۴) ایک آلہ جو جلد سازی کے وقت جلد کی پشت کو چکنا کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا تھا ۔ (۵)بہت ہی دبلا پتلا آدمی : بداخلاق : بیہودہ(عورت یا مرد) ۔ (۶) چھیلنے والا : کھر چنے والا: چھیلنے یا صاف کرنے کا آلہ ۔

As lean (also thin) as a rake : کریدنی یا جھپکا کی طرح نحیف ونزار ۔

Hand rake : دستی کریدنی ۔

Horse rake : وہ کریدنی جو گھوڑے کے ذریعہ استعمال کی جاتی ھے ۔

Rake : (n) [ON. 'Rak'.] (۱)(اسکا تستانی اور بول چال)راستہ: سڑک ۔ (۲) چراگاہ ۔ (۳) خام دھات کا ریشہ جو عمودی ہو۔ (۴) لیک : لکیر : نالی ۔

Rake : (n) [Perh. F. 'Rake(v).] (۱)جہاز کے اگلے حصہ میں نکلا ہوا (پیندا): جہاز کی کجی : آگے کی طرف ۔ (۲)کسی بھی شے کا عمود کی طرف سے جھکاؤ : جھکاؤ : کجی : خم : موڑ۔

Rake : (n) [Abbrev. of Rake hell ] (۱)برے کردار کا آدمی : بد چلن: آوارہ : عیاش : بدکردار ۔ (۲) بدکردار عورت ۔

Rake : (v) [ME.] (۱)(جیلی وغیرہ سے) کریدنا : اکھاڑنا : نکالنا : جمع کرنا : اکٹھا کرنا : کھرچنا : کھنچنا : سمیٹنا : صاف کرنا ۔

Raised upon : (a) (جہازرانی ) زائد چوکھٹا لگا (جو پہلوؤں کو اونچا کر دیتا ھے) ۔

Raisin : (n) [L. 'Racemum'.] (۱)منقیٰ : ایک قسم کی بڑی کشمش : کشمِش : آب جوش ۔ (۲)کشمش رنگ : قرمزی رنگ ۔ (۳) سورج کی گرمی سے پکا ہوا انگور ۔

Raisins of the sun : (n) سورج کی گرمی سے پکا ہوا اور خشک شدہ انگور وغیرہ ۔

Raising : (n) (۱) بڑھانے : اٹھانے کا عمل ۔(۲)بلندی : رفعت :اونچائی: عروج : سرفرازی : اضافہ ۔(۳) کسی مکان کو اونچا اٹھانے کا عمل جس سے اُس کے تمام رخوں کی بلندی دکھائی دے (خصوصاً امریکا میں) ۔ (۴) وہ لوگ جو کسی مکان کو اونچا اٹھانے کے لئے جمع ہوں ۔ (۵) بچوں کی پرورش و پرداخت (والدین کے ذریعہ) ۔ (۶)(جانور وغیرہ کو) کھلانا پلانا : پالنا پوسنا ۔(۷) پودوں کی نگہداشت : زراعت : جُتائی ۔ (۸) کان میں دوبلندیوں کو ملانے والی کھڑکی کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ۔(۹)کوئی چیز جو بلند کی گئی ہو: اونچی جگہ : بلند مقام ۔

Raising bee : (n) (امریکا) کسی مکان کو اونچا اٹھانے کے لئے جمع ہونے والے لوگ ۔

Raising hammer : (n) ہتھوڑا جس سے دھات کے چدرے کو بڑا یا گول کیا جاتا ھے ۔

Raising of standard : (v) معیار بڑھانا ۔

Raising-piece : (n) [F. 'Rasen'.] سہارے کا شہتیر جو دیوار کے اندر گرڈر کا بوجھ سنبھالنے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

Raising-plate : (n) دیکھو Raising-piece

Raising room : (n) وہ کمرہ جہاں روئیں‌دار کپڑے میں گوکھرو لگایا جاتا ھے ۔

Raison : (n) (۱) سبب : وجہ ۔ (۲) دیکھو Reason ۔

Raisondetre : (n) [F.] (فلسفہ) علت غائی : منشائے وجود : مقصد حیات ۔

Raisonne : (a) [F.] منطقی : مدلل : عقلی : معقول ۔

Catalogue raisonne : کیٹلاگ : فہرست کتب (منظم اور ترتیب وار)-

Raker : (n) (تعمیرات) مایل تھونی ۔

Raker : (n) (بول چال) تیز قدم : تیز چلنے والا ۔

Rakish : (n) اوباش : عیاش : رندصفت : اوباش مزاج ۔

Rakish : (a) [Origin unknown.] (۱)(جہاز رانی) سبک رو : تیز ۔ (۲) لاپرواہ : کھلنڈرا ۔ (۳) (شاہین کے ڈینی) خوبصورت: جاذب نظر ۔

Rakishly : (adv.) عیاشی کے طور پر : عیاشانہ : رندانہ ۔

Rakishness : (n) عیّاشی : رندی : اوباش مزاجی ۔

Rale : (n) [Origin unknown.] (طب) خرخرہ : کھنکھار (کی آواز) (جو پھیپھڑوں کی خرابی سے ہو) ۔

Rallentando : (n) [It.] (۱)موسیقی کی لَے کو دھیرے دھیرے کم کرنا ۔ (۲)(ہدایت موسیقی)(سُر دھیمے کرنے کا اشارہ) آہستہ آہستہ دھیما (کرو) ۔

Ralli-car/ -cart : (n) دو پہیا : ایک قسم کا تانگا : ٹمٹم (جس میں چار آدمی بیٹھ سکتے ہیں) ۔

Rallied prices : (n) (معاشیات) عدد کردہ قیمتیں ۔

Ralline : (a) [mod. L. 'Rallus'.] (طیوریات) آبچلیک (پرندہ) سے متعلق یا اس کا یا اس سے مشابہ ۔

Rallus : (n) [L.] (حیوانیات) جنس آبچلیک ۔

Rally : (n) [f. Rally (v).] (۱)(خصوصاً منتشر فوج کا)مجمع : ہجوم : دوبارہ اجتماع : دوبارہ اجتماع کا اشارہ ۔(۲) تازہ دمی: تازگی :سنبھال : افاقہ : خصوصاً بیماری کے بعد صحت یابی۔ (۳) (ٹینس ، چوگان وغیرہ میں) تیز مقابلہ : الٹ پلٹ (گیند کی)۔ (۴) قیمتوں میں کمی کے بعد اضافہ ۔ (۵)(امریکا ، بول چال ) سیاسی عوامی جلسہ ۔ (۶)(ڈراما) دل لگی : مسخراپن : مذاق : فقرہ بازی : چہل ۔(۷) (باکسنگ) قوت آزمائی کا علاحدہ مقابلہ ۔

Rally : (n) مذاق : ہنسی : تمسخر ۔

Rally (n) شاہراہ عام پر مقابلے کی دوڑ (خصوصاً موٹرکار وغیرہ کی)۔

Rally : (v) [Fr. 'Rallier'.] (۱)جمع ہوجانا یا کرنا(منتشر فوج کا) : دوبارہ لڑائی شروع کرنے کے لئے جمع ہونا : دوبارہ حملہ کرنا: دوبارہ اکٹھا ہونا ۔ (۲) مدد کے لئے بلانا : مدد کے

(۲)اچھی طرح تلاش کرنا: تلاشی لینا : چھان مارنا ۔ (۳)ڈھک دینا : چھپا دینا (خصوصاً آگ کو راکھ یا کوئلے سے تاکہ اس کی تیزی کم ہو جائے )۔ (۴)(صاف کرنے یا مسطح بنانے کے لئے)جیلی یا کریدنی وغیرہ چلانا : (مجازاً) تلاش کرنا (جیلی وغیرہ سے)۔ (۵)گولے مارنا : گولوں کی بوچھاڑ کرنا :(خصوصاً جہازپر) گولہ باری کرنا ۔(۶)نظر دوڑانا : نگاہ ڈالنا : دیکھ ڈالنا : (ادھر سے ادھر تک) دیکھ جانا ۔ (۷) ( گیند وغیرہ کو) ہوا میں اچھالنا ۔ (۸)شاہین کی طرح(بہ حالت پر واز ) شکار کرنا : جھپٹا مارنا : حالت پرواز میں حملہ کرنا ۔ (۹) کھنکھارنا ۔ (۱۰) اوپر سے نیچے (گہرائی میں) لے جانا : ڈھکیل دینا ۔

To rake fore and aft : جہاز پر گولہ باری کرنا ۔

To rake off : گیند کو ہوا میں اچھالنا ۔

Rake : (v) [OE. 'Racian'.] (۱)راستہ بنانا : چلنا : ٹہلنا : پھرنا (اب بول چال) ۔ (۲) شکار کے بعد اچھلنا کودنا : شکار سے دور اُڑنا ۔ (۳)(شکاری کتے کا) زمین کو سونگھتے ہوئے دوڑنا ۔

To rake out (off, away) : شکار سے دور اُڑنا : شکار سے علاحدہ رہنا ۔

Rake : (v) [Origin unknown.] (۱)جہازکے اگلے یا پچھلے حصے کا پیندے سے نکلا ہوا ہونا ۔(۲)(مستول کا) جھکنا یا جھکا ہوا ہونا (جہاز کے پچھلے حصے کی طرف) ۔(۳)مڑا ہوا ہونا (پچھلے حصے کی طرف) ۔

Rake : (v) رند باش ہونا : عیاشی کی زندگی گزارنا : عیاش ہونا : آوارہ ہونا : فاسق و فاجر ہونا ۔

Rake-hell : (n) آوارہ: عیاش : بے حیا : فاسق : فاجر ۔

Rake off : (n) (روزمرہ) منافع کا حصہ : کمیشن ۔

Rake-vein : (n) خام دھات کا عمودی ریشہ ۔

Rakehelly : (n) آوارگی : عیاشی : بے حیائی : فسق : فجور ۔

Rakehelly : (a) آوارہ : عیاش : بے حیا ۔

Raker : (n) (۱)جیلی چلانے والا : جیلی سے سمیٹنے والا : جمع کرنے والا : پرانی پتیوں کو کاٹنے چھانٹنے والا ۔(۲)وہ آلہ جس سے گھاس وغیرہ برابر کی جاتی ھے : کریدنے والا آلہ : جیلی: کریدنی : چھپکا۔

لئی آنا : مدد کے لئے لوگوں کو اکٹھا کرنا .(۲)(طبیعت کو) سنبھالنا : تازہ دم کرنا یا ہونا : پھر سے جان ڈالنا؛ پھر سے جان پڑنا؛(خوف، مرض وغیرہ کا اثر)دور کرنا؛ دور ہونا ۔ (۴)از سرنو کوشش کے لئے جمع ہونا . (۵)قیمت کم ہونے کے بعد زیادہ ہو جانا : قیمت کا چڑھنا : اضافہ ہونا ۔ (۶)کسی خاص سمت میں تیز چلنا(جہاز وغیرہ کا). (۷)اچانك چیخنا چلآنا . (۸)(باکسنگ) دوبارہ حملہ کرنا : از سر نو حملہ کرنا.

Rally : (v) [Fr. 'Railler'.] ہنسی مذاق کرنا : تمسخر اڑانا : کسی کو تمسخر کا نشانہ بنانا : (کسی کو ) عیاش قرار دینا : فقرہ بازی کرنا : دل لگی کرنا .

Rallying : (n) اجتماع : حملہ : حمایت : تازگی : افاقہ .

Rallying cry : (n) نعرہ (سیاسی یا جنگی).

Rallying point : (n) مقام اجتماع .

Rallyingly : (adv.) مذاق کے طور پر : ہنسی میں .

Ralstonite : (n) [f. name of J.C. 'Ralston'.] (معدنیات) نو پہلوی معدنی پتھر جس میں المونیم کا آبدار فلورائیڈ ، سوڈیم اور کیلشیم ہوتا ہے .

Ram : (n) [OE. 'Ram(m).'] (۱) (حیوانیات) مینڈھا : دنبہ : خصی : گوسفند : بھیڑ . (۲) (علم النجوم ) برج حمل : میش . (۳)(انجینیئرنگ) کوبہ : دیوار کوب : دھرمٹ : دھمس: گرز قلعہ شکن . (۴) (جہاز رانی) جہاز کی پھال یا نوك (جس سے دشمن کے جہاز پھوڑنے کا کام لیتے ہیں)؛ شاخدار جہاز : ناؤ پھالی : پھالی دار جنگی جہاز. (۵)موگری میخ وغیرہ (ٹھوکنے والی مشین کی) . (۶)قلابہ؛ آب بردار : آلہ جس سے پانی اٹھاتے یا اونچا کرتے ہیں؛ (انجینیئرنگ) آب کش . (۷) (پچّی کاری کی ) ڈنڈی : داب ڈنڈی (میکانیات) فشارہ : دباؤ ڈاٹ .

Battering-ram : فصیل توڑنے کا آلہ : گرز قلعہ شکن .

Ram : (n) (جہاز رانی) لمبائی (پورے جہاز کی) .

Ram : (v) [ME. 'Rammen'.] (۱) کوٹنا : دھمس یا کوبہ کرنا . (۲) موگری چلانا . (۳) ٹھونسنا : پھنسانا : ٹھوکنا (میخ وغیرہ کا) . (۴) بٹھانا : دبانا : ٹھوك دینا . (۵) (بندوق کو ) گز سے ٹھونس کر بھرنا . (۶) کوبہ مارنا : دے مارنا . (۷) (سنگی جہاز کا دوسرے جہاز کو) پھالی سے چیر دینا : پھالی وار . (۸) پوری تیزی اور طاقت سے چلنا یا چلانا . (۹) ٹھونسنا : ڈھکیلنا (شخص ، چیز کا کسی چیز میں ) : دبانا . (۱۰) پاش پاش کرنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا : ریزہ ریزہ کرنا :دھکا دینا . (۱۱) ہوا کو زور سے دبانا . (۱۲) روك دینا : راستہ بند کر دینا : گھیرنا . (۱۳)تہ بہ تہ رکھنا : جانٹ جانٹ کر رکھنا . (۱۴) بھرنا؛ بھر دینا . (۱۵) زور سے مارنا : پوری طاقت سے پیٹنا : پوری تیزی سے ہانکنا یا چلانا .

Ram : (a) [Scot origin.] (برطانوی بول چال) بدبودار : بسانده؛ شرانده .

Ram-cat : (n) (بول چال) بلاّ : بلی کا نر .

Ram-jaw : (adv.) [f. Ram(v) + Jam (v).] (بول چال اور عامیانہ) لبالب بھرا ہوا : ملبّب : خوب اٹا ہوا .

Ram-jet : (n) (ہوا بازی) ایك قسم کا جیٹ انجن .

Ram line : (n) (جہاز رانی) وہ خط جو مستول یا درخت پر درمیانی خط کو حاصل کرنے کے لئے کھینچا جائے .

Ram-rod : (n) (فوج) سُنبہ : گز .

Ram's horn : (n) (۱) وہ صندوق جس کی بغلوں میں سوراخ ہوتے ہیں اور جس میں مچھلیاں دھوئی جاتی ہیں . (۲) شاخ قوچ؛ قلاب جر ثقیل . (۳) بھیڑ وغیرہ کا سینگ :سینگ کی مصنوعات .

Ramadan/ Ramazan : (n) [Arab. 'Ramadan'. ] ہجری سال کا نواں مہینہ : رمضان : ماہ رمضان : رمضان المبارك .

Ramal : (a) [f. L. 'Ramus'.] (۱) (نباتیات) شاخ کا یا اس سے متعلق: شاخی : فرعی : شعبی : ٹہنی کا . (۲) (تشریح، حیوانیات) فرع جیسا : شاخ مانند .

Raman : (n) [Name of Sir. C.V. Raman.] رمن : مشہور ہندوستانی سائنس داں (ماہر طبیعیات) .

Raman effect : (n) (طبیعیات) رمن اثر .

Raman spectrum : (n) رمن شعاعی عکس : رمن طیف .

Ramble : (n) (۱) بے مقصد گھومنا پھرنا : آوارہ گردی : سیر : مٹر گشت . (۲) طولانی تحریر . (۳) انتشار : پریشانی: بے ربطی . (۴) (نباتیات) خود اُگنا .

Ramble : (n) (کوئلہ کان) کوئلے کی گرد .

Ramble : (v) [Origin unkn.] (۱) بے مقصد گھومنا پھرنا : آوارہ گردی کرنا : مٹر گشتی کرنا : گشت لگانا . (۲) بے جوڑ

باتیں کرنا ؛ طولانی تحریر لکھنا ؛ اناپ شناپ بکنا ۔ (۳) اچانک اُگنا ؛ اچانک کھلنا (پھول وغیرہ کا) ؛ خود رو ہونا ۔

**Rambler : (n)** (۱) جہاں گرد ؛ سیلانی ؛ بے مقصد مٹر گشتی کرنے والا ۔ (۲) (خصوصاً) گلاب کی بیل ؛ قرمزی رنگ کا گلاب ۔

**Rambling : (a)** (۱) آوارہ گرد ؛ بادیہ گرد ؛ پھرنے والا ؛ پیادہ رو ۔ (۲) (خیال) مربوط ؛ بے تک ؛ غیر مسلسل ؛ اناپ شناپ۔ (۳) (پودے) بے قاعدہ ؛ پھیلی ہوئی ؛ اوپر نیچے چڑھتی ہوئی (بیلیں وغیرہ ) ۔ (۴) (گلی کوچے کے مکانات) بے قاعدہ ؛ بے قرینہ ؛ بے ترتیب (بنے ہوئے) ۔

**Rambling club : (n)** (سماجیات) بزم سیّار ؛ آوارہ گردوں کا کلب ؛ بے فکروں کا کلب ۔

**Ramblingly : (adv.)** بے ربطی سے ؛ بے قاعدگی سے ؛ آوارہ گردی کے ساتھ ۔

**Ramblingness : (n)** آوارہ گردی ؛ سیلانیت ؛ بے ربطی ؛ بے قاعدگی ۔

**Rambunctious : (a) [Origin Unkn.]** (۱) (امریکا ، عامیانہ) جنگلی ؛ وحشی ؛ غیر مہذب ۔ (۲) وہ جسے قابو میں رکھنا دشوار ہو ؛ جو پالتو نہ ہو ۔

**Rambutan/ -bootan : (n) [Malay. 'Rambutan'.]** (۱) ایک ملایائی پھل جس کا رنگ چمکدار لال ہوتا ہے ؛ ملایائی لیچی ۔ (۲) اس پھل کا درخت ۔

**Ramean : (a) [f. Ramus+ -(e)an.]** پیٹر ریمس (Peter Ramlus) کا مقلد یا اس کی وکالت کرنے والا ۔

**Ramean : (n)** ریمس کے نظریات کاحامی یا اس کا مقلد ۔

**Ramekin/Ramequin : (n) [Fr. 'Raequin'.]** پنیر پارے ؛ پنیر کے ٹکڑے جو روٹی ، انڈے وغیرہ کے ساتھ تلے جاتے ہیں ۔

**Rament : (n)** (۱) (نباتیات) حول قشر ؛ روئیں ۔ (۲) تراشہ ؛ بہت ہی چھوٹی چیز یا چھوٹا ٹکڑا ۔

**Ramentaceous/Ramental : (a) [Fr. 'Ramentum+ -aceous.]** حول قشر سے ڈھکا ہوا ؛ حول قشری یا حول قشری جیسا روئیں دار ؛ روئیں سے ڈھکا ہوا ۔

**Ramentum : (n) [L. ]** دیکھو Rament

**Rameous : (a) [L. ]** شاخ دار ؛ فرعی ۔

**Ramessid/-ide : (n) [Gr.]** ۱۹ ویں اور ۲۰ ویں صدی میں مصر کا ایک شاہی خاندان یا ایک بادشاہ ۔

**Ramet : (n) [L. 'Ramus'.]** (نباتیات) قَلَمِیَہ ؛ رامٹ ؛ ایک قسم کا پودا ۔

**Ramicorn : (n) [L. 'Ramus'.]** (حیوانیات) شاخ قرنہ ۔

**Ramie/Ramee : (n) [Malay. 'Rami'.]** (۱) (نباتیات) چینی مچھوا ؛ رامی ؛ ایک قسم کا پودا ۔ (۲) اس درخت کا ریشہ ۔ (۳) رامی کا ریشہ جس سے ایک قسم کی سلک تیار کی جاتی ہے ۔

**Ramification : (n) [f. mod. L. 'Ramificare'.]** پیچیدگی ؛ شاخ در شاخ ؛ تشعب ؛ تفریع ؛ شاخہ زنی ؛ شاخہ بندی ؛ کسی درخت کی شاخوں کی ترتیب (خصوصاً) جزو ؛ ریشہ ؛ رگ ؛ نالہ ؛ پرنالہ ۔

**Ramiform : (a)** شاخ نما ؛ شاخ دار ؛ متشعب ۔

**Ramify : (v) [F. 'Ramifier'.]** (۱) شاخیں نکلنا ؛ پھیلنا ؛ شاخ در شاخ ہونا ؛ شاخیں پھوٹنا ؛ منقسم ہونا ؛ متشعب ہونا یا کرنا ۔ (۲) شاخوں کا بڑھنا ۔ (۳) (خصوصاً تشریح میں) رگوں کا بڑھنا ؛ ترچان کا بڑھنا ۔ (۴) مختلف شاخوں میں بننا ؛ مختلف حصوں میں پھیلنا ؛ شاخوں یا شعبوں کے ذریعہ پھیلانا یا بڑھنا ۔

**Ramism : (n) [f. 'Ramus.']** ریمس کا منطقی نظریہ یا طریقہ جس کی بنیاد ارسطو کے نظریات کی تردید پر تھی ۔

**Ramist : (n) [f. The name of Ramus (Pierr de la Ramee).]** دیکھو Ramean

**Ramist / Ramistic : (a)** ریمس یا اُس کے نظریات کا یا اس کے متعلق ۔

**Rammer : (n)** (۱) دُھرمٹ ؛ دُمرس ؛ زمین کوب ؛ کوبہ ؛ تُخماق ۔ (۲) گز ؛ توپ کا سنبہ ۔ (۳) پتھر وغیرہ کو پوری طاقت سے ہٹانے والا آلہ ۔ (۴) ایک آلہ جو کیمیائی تجربے میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

**Rammish : (a)** (اب بول چال) تیز بو والا ؛ بدبودار ؛ متعفن ؛ جس میں سڑی بو ہو ؛ بد مزہ ۔

**Rammishly : (adv.)** بدبوئی ؛ بد مزگی ۔

**Rammy : (a)** دیکھو Rammish

**Ramoon/ Ramon : (n) [Sp. 'Ramon, f. Ramo'.]** ایک قسم کے درخت کا پتّا جو مویشیوں کے چارہ کے طور پر استعمال کیا

جاتا ہے۔

**Ramoon tree : (n)** ایک قسم کا درخت۔

**Ramose : (a) [L. 'Ramosus'.]** (نباتیات) کثیر شاخہ : شاخ در شاخ: کثیر الزوع : شاخدار : پُر شاخ۔

**Ramosely : (adv.)** کثیر شاخی کے طور پر۔

**Ramp : (n) [OFr. 'Ramper'.]** اوپر چڑھنے ، بڑھنے وغیرہ کا عمل۔

**Ramp : (n) [Fr.' Rampe'.]** (۱) مائلہ : ڈھلاؤ : ڈھال : جھکاؤ (دیوار یا فصیل کا۔ (۲) (محراب کے دونوں سروں کی) سطح کا فرق۔ (۳) (زینے کی روک کا) خم : سوڑ : (اوپر کی طرف)۔ (۴) (تعلیمات) فیل محراب سیکو۔ (۵) جہاز پر چڑھنے کی سیڑھی کا خم۔ (۶) ڈھلوان راستہ : ڈھلوان سطح۔ (۷) پلیٹ فارم جہاں سے لکڑی وغیرہ لادی جاتی ہے۔ (۸) وہ کڑی (سیدھی یا ٹیڑھی) جو دیواروں کی سطحوں کو ملاتی ہے۔ (۹) اُپرن : ہوائی اڈے کا وہ غیر مسطح حصہ جہاں سے سامان وغیرہ لادا جاتا ہے۔

**Ramp : (v) [OF. 'Ramper'.]** (۱) (خصوصاً شیر کا) پچھلے پیروں پر کھڑا ہونا : دو پاؤں پر اٹھنا : ایستادہ کرنا : ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل چڑھنا : دقت اور دشواری سے چڑھنا: پیٹ کے بل چڑھنا (بول چال)۔ (۲) چڑھ آنا : حملہ کرنے کے انداز سے کھڑا ہونا۔ (۳) (غصے میں) اچھلنا : کودنا : اچھل کود دکھانا : غصے میں بھرا ہونا۔ (۴)(عمارت کا) اتار یا چڑھاؤ ہونا : سطح میں فرق ہونا۔ (۵) (فوجی تعمیر) فصیل میں ڈھلاؤ ڈالنا : ڈھال پیدا کرنا۔ (۶)(پودوں کا) چڑھنا : اوپر جانا : اوپر چڑھنا : بے حد افراط سے بڑھنا (بول چال)۔ (۷)(بول چال) دیکھو Romp۔ (۸) چھلانگ مارنا : کودنا : اچھلنا : سبک رفتاری سے چلنا (وحشیانہ طور پر)۔ (۹) (جہاز رانی) ہوا کے آگے آگے چلا جانا : بھاگتے چلا جانا : تیزی سے تیرنا۔

**Ramp : (v) [Origin obsc.]** (۱) (عامیانہ) فرضی قرضے کی دھونس دینا :فرضی قرض بنانا : روپیہ مانگنا۔ (۲) لوٹنا : بہت زیادہ قیمت وصول کرنا : لٹس مچانا۔

**Rampage : (n) [f. next.]** تندی : طیش : دیوانہ پن کی حرکتیں : مجنونانہ حرکتیں : غصہ : جنجال : دادو بیداد کرنا : غوغا : طغیان : سرکشی۔

**On the rampage :** غصہ : طیش میں : سرکشی کی حالت میں۔

**Rampage : (v) [Orig. Sc. of obsc. origin.]** (۱) داد و بیداد کرنا : دیوانگی کرنا : بگڑنا : پھرنا : غصہ کرنا۔ (۲) آپے سے باہر ہو جانا : غصے میں دوڑے دوڑے پھرنا : وحشی طور پر ادھر ادھر مارے مارے پھرنا۔

**Rampageous/Rampacious : (a)** (۱۱) دیوانہ وار : غضب ناک : وحشی: گستاخ : سرکش : از خود رفتہ۔ (۲) تند : تیز : اُدھم مچانے والا۔ (۳) شدید : سخت : حد سے زیادہ : غیر معمولی۔

**Rampageously : (adv.)** (۱) مجنونانہ : غضب ناکی کے ساتھ: وحشیانہ طور پر۔ (۲) تندی کے ساتھ : شدت کے ساتھ۔

**Rampageousness : (n)** تندی : شدت : حالت غضب : دیوانہ واری : غصے کا جنون۔

**Rampancy : (n)** استادگی : شدت : غلبہ : افراط : بہتات : دیوانگی۔

**Rampant : (a) [F. 'Rampant'.]** (۱) (درندہ خصوصاً شیر) ہوا میں اگلا پیر اٹھایا ہوا : کھڑا ہوا۔ (۲) (نفسیات) (شیر کے لئے) ایستادہ : پچھلے پیروں پر کھڑا ہوا۔ (۳) پر شدت: متشدد : کھڑا : سخت : زبردست : پورا : مانا ہوا۔ (۴)محیط : حاوی : پھیلا ہوا : چھایا ہوا : مفرط۔ (۵)زائد (از ضرورت) مفرط : فضول : جو افراط یا بہتات سے ہو۔ (۶) (عمارت) اونچی اونچی محراب کی: چڑھتی ہوئی محراب کی۔ (۷) (چیز) بے ضبط : بے قابو : بلا ممانعت : ناگوار۔ (۸) (پودے اور ان کا بڑھنا) جو بے حد افراط یا بہتات سے ہو : ضرورت سے زیادہ : بیکار : خود روئیدہ : گج گجایا ہوا : فراواں۔ (۹) کج خلق : بد اخلاق۔

**Rampant arch : (n)** (انجینیئرنگ) مائلہ محراب۔

**Rampantly : (adv.)** بپھرتے ہوئے : کھڑے ہوئے : شدت سے : افراط سے۔

**Rampart : (n) [F. 'Rempart'.]** (۱) (قلعہ بندی) دھس : دمدمہ : پشتۂ قلعہ: مورچہ۔ (۲) پناہ : آڑ : پشت و پناہ : حفاظت کا سامان۔

**Rampart : (v)** مورچہ بندی کرنا : قلعہ بنانا : دھس بنانا : حفاظت یا مدافعت کا سامان کرنا۔

**Rampion : (n) [Fr. 'Raiponce'.]** (۱) (نباتیات) ایک پودا جس کا پھول گھنٹی نما ہوتا ہے : Bell flower کی جنس کا پودا : ولایتی عشق پیچاں جس کی جڑوں کا اچار بناتے ہیں)۔ (۲) Phyteuma جنس کا ایک پودا۔

**Rampire/ -pier : (n & v)** دیکھو Rampart

Ramsdem eye-piece : (n) (بصریات) چشمۂ رمسڈی : مسبّت چشمہ ۔

Ramshackle : (a) [later Var. of next.] (۱) سوکھے کا (مریض) : کمزور : شکستہ : ٹوٹا پھوٹا : خراب و خستہ : کاجو بھوجو : ہلڑ جلڑ : گہرا : بودا ۔ (۲) (شخص) سیدھا سادہ : غیر مہذب : غیر متمدن : جاہل : بے قاعدہ : بے اصول : بے ضابطہ : بے ڈھنگا (خاص کر بول چال) ۔

Ramshackle : (v) [f.Ransark + -le.] بکے جانا : تڑتڑ گفتگو کرنا : بڑ بڑ لگانا ۔

Ramshackled : (a) غارت گری کیا ہوا : تباہ شدہ : تاخت و تاراج کیا ہوا : برباد کیا ہوا ۔

Ramson : (n) [OE. 'Hramsan'.] (نباتیات) لہسن : لہسن کی گٹھی : (سلادی) لہسن ۔

Ramulose : (a) [L. 'Ramulosus'.] (نباتیات) شاخک دار ۔

Ramulous : (a) دیکھو Ramulose

Ramulus : (n) [L. dim. of 'Ramus'.] (نباتیات اور تشریح) شاخچہ : چھوٹی شاخ : شاخک : ٹہنی ۔

Ramus : (n) [L.] (۱) (تشریح) زائدۂ عظم ۔ (۲) (حیوانیات) شاخہ: شاخۂ عصب ۔ (۳) (نباتیات) شاخ : فرع : ڈنڈی ۔ (۴)(طیوریات) دیکھو Barb (n) ۔

Ramuscule : (n) [Late L. 'Ramusculus'.] (نباتیات) شاخک : شاخچہ : چھوٹی شاخ : ٹہنی ۔

Ran : (n) [origin unkn.] (چند گز) ستلی (کا ایک پیمانہ) : ستلی کا لچھا ۔

Ran : (فعل ماضی) دوڑا ۔

Rana : (n) [Hindi 'Rana'.] رانا : ہندوستانی شہزادہ ۔

Rana : (n) [L.] (حیوانیات) جنس مینڈک : جنس غوک ۔

Rance : (n) [Prob. of F. Origin.] رنگین مرمر : سنگ شہابی ۔

Rance/Ranse : (n) [Perh a. F. 'Ranche'.] سلاخ : سیخ یا ڈنڈا : جس پر ٹیک لگایا جائے : ٹیکن : سہارا ۔

Ranch : (n) [f. Rancho.] (۱) جھونپڑی ۔ (۲) (امریکا) مویشی خانہ : مویشی باڑہ : کار خانہ : افزائش نسل چوپایہ : مویشی خانے کا ملازم ۔ (۳) مزروعہ : کھیت ۔

Ranch : (v) (۱) مویشی خانہ چلانا : مویشی خانے کا انتظام کرنا : مویشی خانے میں زندگی گزارنا یا ملازمت کرنا ۔ (۲)مویشیوں کی دیکھ بھال کرنا : مویشیوں کو کھلانا پلانا ۔

Rancher : (n) مویشی خانے کا مالک : مویشی خانے کا ملازم : مویشی خانے کا منتظم : گلّہ بان ۔

Ranchero : (n) [SP. 'Rancho'.] دیکھو Rancher

Ranching : (n) مویشی خانے میں مویشیوں کی پرورش کرنا : مویشیوں کی تعداد بڑھانا ۔

Ranchman : (n) دیکھو Rancher

Rancho : (n) [SP.] دیکھو Ranch

Rancid : (a) [L. 'Rancidus'.] بدبودار : بد مزہ : سڑ اند : بساندا : سڑا ہوا ۔

Rancidity : (n) (طب) بدبوئی : بدبو : سڑاند : بساند پن ۔

Rancidly : (adv.) سڑاند کے طور پر : بد مزگی کے ساتھ ۔

Rancidness : (n) دیکھو Rancidity

Rancorous : (a) [OFr.] پُر کینہ : کینہ ور : معاند : بغض رکھنے والا : عداوت رکھنے والا : کینہ توز ۔

Rancorously : (n) معاندانہ انداز میں : کینہ ورانہ : بغض کے ساتھ : عداوت سے ۔

Rancorousness : (n) کینہ وری : عداوت : بغض ۔

Rancour/Rancor : (n) [OF. 'Rancour'.] کینہ : عداوت : بغض :عناد: پرانی دشمنی ۔

Rand : (n) [OE. 'Rand'.] (۱) گوشت کا ٹکڑا (بول چال) ۔ (۲)چمڑے کا ٹکڑا جسے بیچ میں رکھ کر جوتے میں ایڑی لگا تے ہیں: ایڑی تلا ۔ (۳) (جنوبی افریقہ کے محاورے میں) دریا کے دونوں طرف کی اونچی زمینیں : بانگر : کناروادی ۔ (۴) لوہے کا لمبا پتلا ٹکڑا ۔ (۵) ٹوکری بننے کا ایک خاص طریقہ: ٹوکری کی ایک بنائی ۔ (۶)(جنوبی امریکا) ایک قسم کا سکّہ ۔

Randan : (n) [Perh. Var. of 'Rander'.] رنگ رلیاں : صحبت مے نوشی (خاص کر دریا پر) ۔

Randy : (a) [Perh. f. 'Rand'.] (۱) (اسکاٹستانی) شور مچانے والا : بڑ دنگا : چلبلا ۔ (۲) (مقامی بولی) (جانور وغیرہ کے لئے) بھڑکنے والا : بے چین : بے قابو ۔ (۳) مست : شہوت سے بے قرار : پُر شہوت : مجامعت کے لئے ۔ (۴) غیر منتظم: غیر مرتب : منتشر ۔

Randy : (n) (۱) (اسکاٹستانی) بیہودہ بھکاری ۔ (۲) (اسکاٹ) بدکار عورت : فاحشہ عورت : پیشہ ور عورت : حد سے زیادہ مباشرت کی خواہش مند عورت : رنڈی ۔

Ranee : (n) [Hindi. 'Rani'.] رانی : راجا کی بیوی ۔

Rang : (۱) (باز وغیرہ کا) منڈلانا : چکر کاٹتے ہوئے اڑنا ۔ (۲) (لومڑی کا شکاری کتوں کے آگے) چکر میں دوڑنا ۔ (۳) احاطہ کرنا : حلقے میں لانا : دائرہ بنانا: حلقہ بنانا۔ (۴) (شکار یا مویشی کو) چاروں طرف سے گھیر کر ہانکنا : ہانکا کرنا ۔ (۵) انگوٹھی یا چھلاً پہنانا ۔ (۶)ناک میں نتھنی ڈالنا : ناتھنا (بیل وغیرہ کو) : پاؤں میں بیڑی ڈالنا ۔ (۷) دیکھو Ring-bark ۔ (۸) پیاز، سیب وغیرہ کے لچھے تراشنا ۔ (۹) گھیر لینا: احاطہ کر لینا : دائرہ بنا لینا ۔ (۱۰) کسی چیز کو حلقہ جیسا رکھنا : (پرند کے) پاؤں میں پہچان کے لئے حلقہ یا چھلاً ڈالنا ۔

Rangatira : (n) (۱) نیوزی لینڈ کا سربراہ ۔ (۲) نیوزی لینڈ کا نمایاں شہری : مجسٹریٹ ۔

Range : (n) [OFr. 'Range'.] (۱) قطار : صف : سلسلہ : لائن : پاڑی سلسلہ ۔ (۲) سمت : رخ (جس میں کوئی چیز واقع ہو)۔ (۳)(خصوصاً امریکا) شہر کا سلسلہ (چھ میل چوڑائی میں) ۔ (۳) (ریاضیات) خط مستقیم پر نقطوں کا مجموعہ : خط مرکزی : منطقہ ۔ (۵) شکار گاہ : چراگاہ ۔ (۶) چاند ماری یا نشانہ بازی کا میدان ۔ (۷) حلقہ : مقام : دائرہ : رقبہ : حدود : دور: وسعت : حد بندی ۔ (۸) مدارج : مراتب : (مقررہ) مقدار یا سلسلہ : راجہ (مقیاس الہرا کا ) ۔ (۹)مار: ٹھپا : فاصلہ (بندوق کا) : زد : مار (گولی کی ) ۔ (۱۰) چولہے دان : ولایتی چولہا۔ (۱۱) پیمائش: گردش ۔ (۱۲) (طبیعیات) حیطہ : سلسلہ کوہی (جنگل) ریخ ۔ (۱۳) کام کرنے کا موقع : وہ کام جس میں طاقت صرف ہو : غیر مادی ۔ (۱۳)کمپاس: رجسٹر آلات (خصوصاً آلات) ۔ (۱۵) صلاحیت: لیاقت۔ (۱۶) باور خانہ : باورچی خانہ ۔ (۱۷)(جہاز رانی) (جمع میں) رسوں کو باندھنے کے لئے لکڑی کے ٹکڑے ۔ (۱۸) (کسی چیز کی) لمبائی یا چوڑائی (مثلاً شیشہ ، تاؤ ، چمڑا) ۔ (۱۹) (جوتا سازی) جوتے کے پچھلے حصے کی سخت دھجّی کے اوپر کی لکیر ۔

Range : (v) [Fr. 'Ranger'.] (۱) ترتیب دینا : صف بندی کرنا :

On the randan : رنگ رلیوں میں مشغول ۔

Randan : (n) [Origin unkn.] (۱) کشتی کھینے کا ایک طریقہ جس میں تین آدمی کام کرتے ہیں ۔ (۲) کشتی جسے اس طرح چلایا جائے) : نکڑ ناؤ ۔

Randan : (adv.) کشتی کے کھینے کے لئے استعمال ہوتا ھے جس میں تین آدمی کی ضرورت پڑتی ھے ۔

Randiness : (n) بڑدنگاپن : چلبلاپن : بے چینی : مستی : بے قراری : شہوت ۔

Randing : (n) ٹوکری بنائی کا ایک طریقہ ۔

Random : (n) [OFr. Randon, f. 'Randir'.] (۱) زور : تیزی : شدت ۔ (۲) بلا مقصد : بے قید : بلا توجہ : بغیر سوچے سمجھے۔ (۳) (کان کنی) رخ (خام دھات کے عمودی ریشے کا) ۔

Random : (a) (۱) اٹکل پچو : بے تک : باد ہوائی : اوٹ پٹانگ : بے سوچی سمجھی ۔ (۲) (چنائی) بے ترتیب : انگھڑ پتھر والی : بے جوڑ : بے بنیاد : بے قاعدہ ۔ (۳) بغیر کسی سلسلے یا مناسبت کے ۔

At random : بغیر مقصد کے : بغیر کسی سلسلے یا مناسبت کے : اٹکل پچّو : بغیر کسی منصوبے یا ارادہ کے : اچانک: بے سوچے سمجھے : بے مقصد ۔

Random : (a) (۱) (شماریات) کسی آبادی کے شمار کے بارے میں اُس طریقے سے متعلق جس میں اُس کے حقیقی اور فرضی ہونے کی گنجائش ہوتی ھے : اندازی رائے شماری سے متعلق ۔ (۲) اندازی رائے شماری پر مبنی یا اُس سے حاصل شدہ نتیجہ ۔

Random error : (n) (شماریات) بلا ارادہ غلطی ۔

Random rubble : (n) (تعمیرات) بے ترتیب روڑے ۔

Randomization : (n) (اشیاء کی) اٹکل پچو ترتیب : (تجربات وغیرہ میں) اندازی انتخاب ۔

Randomize : (v) دیکھو Randomization

Randomized : (a) اٹکل پچو ترتیب دیا ہوا : اندازی انتخاب کیا ہوا ۔

Randomly : (adv.) اٹکل پچو : بغیر کسی سلسلے یا مناسبت کے : بے سوچے سمجھے ۔

Randomness : (n) بے ترتیبی : بے مقصدی ۔

آراستہ کرنا : مرتب ہونا : آراستہ ہونا : قطار در قطار ہونا : قطار میں کھڑا کرنا : لائن میں رکھنا : (فوج) آراستہ کرنا : درست کرنا ۔ (۲) پھیلا ہوا ہونا : مسلسل چلا جانا : (مختص مقامات میں) واقع ہونا : پایا جانا ۔ (۳) مختلف مدارج میں ہونا : درجہ بہ درجہ یا قسم بہ قسم ہونا : درجہ بندی کرنا : مختلف درجوں میں تقسیم کرنا ۔ (۴) ہم پلّہ ہونا : زمرے میں ہونا : صف میں ہونا ۔ (۵) مارا مارا پھرنا : گشت لگانا : گھومنا ۔ (۶) (بندوق کا) مار کرنا (ایک خاص فاصلے تک): ٹپّا ہونا (گولی وغیرہ کا) ۔ (۷)(کسی جگہ) پورا چکّر لگانا : (ساحل یا سمندر کے قریب) کشتی چلانا : کشتی میں پھرنا ۔ (۸)(شخص یا اشخاص کو)کسی مخصوص حالت، مقام ، محل ، جگہ پر بٹھانا ۔ (۹) (چیز) ترتیب و تنظیم سے رکھنا : قطار میں رکھنا ۔ (۱۰) (جہاز رانی) لنگر کی زنجیر کو ترتیب سے رکھنا ۔ (۱۱) با اصول زندگی گزارنا : با اصول طریق زندگی اختیار کرنا ۔ (۱۲) (تعمیرات) بڑھانا :اضافہ کرنا : ایک سیدھ میں بڑھانا ۔ (۱۳)(خصوصاً طباعت میں) (ٹائپ ، لائن صفحات میں) اضافہ کرنا ۔ (۱۴) (کوئی) عہدہ یا (کوئی) مقام حاصل کرنا : قبضہ کرنا ۔ (۱۵) (پودے کا) مخصوص علاقہ اور مخصوص وقت میں بڑھنا ۔ (۱۶) مویشی خانے میں مویشی کی پرورش و پرداخت کرنا ۔ (۱۷) مورچہ لینا : مورچہ بندی کرنا ۔ (۱۸) کسی خاص علاقے میں رہنا : کسی خاص علاقے کا ہونا ۔ (۱۹) بدلنا یا مختلف ہونا: (محدود طور پر)۔ (۲۰) کسی چیز کے محل وقوع کو کسی آلے کے ذریعہ معلوم کرنا ۔

**To range oneself :** دنیا میں اپنا ٹھور ٹھکانا کر لینا : شادی وغیرہ کر کے ٹھکانے سے زندگی بسر کرنا ۔

**Range-finder : (n)** (۱) (فوج) زد نما : (بندوق کی) مکھی ۔
(۲)(فوٹو گرافی)حدّ گیر : حدّ نما : فاصلہ پیما کیمرہ ۔

**Range-heads : (n)** (جہاز رانی)ستون آہنجہ ۔

**Range land : (n)** مورچہ کے لئے مناسب مقام ۔

**Range light : (n)** وہ روشنی جو کشتی وغیرہ کی رہنمائی کے لئے ہوتی ہے ۔

**Range work : (n)** (۱) ایسا کام جو سنجیدہ چہرہ بنا کر کیا جائے ۔
(۲) اینٹ کو تہ بہ تہ رکھنا (بھٹّا لگانے کے لئے) ۔

**Ranger : (n)** (۱) ترتیب دینے والا : درست کرنے والا : مارا مارا پھرنے والا : با اصول زندگی گزارنے والا : قطار میں کھڑا ہونے والا ۔ (۲) بر طانوی شاہی پارک یا جنگل کا محافظ خصوصاً وہ شاہی افسر جسے پہلے جنگل میں گشت کرنے یا لگانے ، درندوں کا پتہ لگانے ،ہرن کی دیکھ بھال کرنے اور مسافروں کو بچانے کے لئے بحال کیا جاتا تھا : زمین جنگل ۔ (۳) (شاہی باغ کا) مہتمم ۔ (۴) جہاں گرد : مارا مارا پھرنے والا ۔ (۵) (جمع) سوار : سوار فوج (خصوصاً .The Connaught Rt) ایک برطانوی رجمنٹ کا نام ۔ (۶) جانوروں کا شکار کرنے والا (جانور) : شکاری جانور ۔ (۷) (برطانیہ، کناڈا وغیرہ میں) Girl guide( گرل گائیڈ) کا سینئر ممبر ۔

**Rangership : (n)** جنگل یا پارک کے مہمم کا عہدہ : عہدۂ مہتمم باغ ۔

**Ranging : (n)** (فوج) زد گیری : ہدف گیری : میزان سازی ۔

**Ranging fancy : (n)** ہر جائی پن : بے وفائی ۔

**Ranging rod : (n)** (سروے ) خط اندازی : ڈنڈا ۔

**Rangoon : (n)** (۱) برما کی راجدھانی رنگون کا یا اس سے متعلق ۔
(۲) رنگون میں رائج طرز یا طریقہ ۔

**Rangy : (a)** (۱) (خصوصاً امریکا) ہوا دار : کھلا ہوا : وسیع (کمرہ وغیرہ ) ۔ (۲) پہاڑی : کوہی : کوہستانی ۔ (۳) بڑی جسامت کا (جانور) : لحیم شحیم (جانور) ۔ (۴) لمبے پیروں والا (آدمی) ۔

**Rani :** Ranee کا متبادل ۔

**Raniform : (a) [f. L. Rana + Form.]** مینڈک نما : غوک شکل ۔

**Ranine : (a) [mod. L. 'Raninus'.]** (۱)(حیوانیات)ضِفرعی : غوکی ۔
(۲) (تشریح) زیر زبانی : نوک زبان کے زیری حصے سے متعلق ۔

**Ranine artery/ -vein : (n)** نوک زبان کا زیریں حصہ ضفدع ۔

**Rank : (n) [Fr. 'Ranc'.]** (۱) صف : قطار (خصوصاً گاڑیوں کا سلسلہ جس میں ایک کے پیچھے کھڑی ہوئی شطرنج کے خانوں کی افقی قطار ۔ (۲) (فوج کا) پرا : صف : (جمع میں The کے ساتھ) بٹالین : فوج : (فوج) غیر کمیشنڈ ۔ (۳)ترتیب: سلسلہ ۔ (۴) طبقہ : مرتبہ : اعلیٰ طبقہ ۔ (۵)درجہ : مقام : (سیاسیات) عہدہ : جگہ (سلسلہ میں) : اعلیٰ مقام: امتیازی حیثیت : اعلیٰ سرکاری عہدہ: اعلیٰ فوجی عہدہ ۔ (۶) (نباتیات) سیر حاصل : کثیر النمہ۔ (۷) منظم : مرتب : ترتیب ۔ (۸) مقام الفاظ (دوسرے لفظ یا الفاظ کی مناسبت سے) ۔ (۹) ترتیب شمار۔ (۱۰) کوئلے کی ایک قسم ۔

**In rank and file :** قطار میں : لائن میں ۔

Out of rank : قطار سے علاحدہ ۔

The rank/- and file : (مجازاً) عوام : بھیڑ : معمولی یاعام سپاہی : نیچے درجے کے سپاہی ۔

To break rank : قطار سے ہٹ جانا : قطار توڑنا۔

To keep rank : قطار میں رہنا ۔

To rise from the rank : معمولی عہدے سے اعلیٰ عہدے پر ترقی کرنا : معمولی سپاہی کا کمیشنڈ عہدے پرترقی کرنا : اپنے بل بوتے پر ترقی کرنا : بڑھنا ۔

Rank : (a) [OE. 'Ranc.'] (۱) مضبوط : طاقت ور :بااختیار : سر پھرا: مغرور ۔ (۲) بیحد طویل : اوسط لمبائی سے بلند : زیادہ بڑھا ہوا ۔ (۳) جو بیحد افراط یا بہتات سے ہو : ضرورت سے زیادہ : بیکار : نکمّا : خود روئیدہ : گھ گجایا ہوا : پٹا ہوا (گھاس وغیرہ یا بیکار روئیدگی سے) ۔ (۴) بدبو دار : متعفن : سڑاند : سڑا ہوا : گندہ : نجس : غلیظ ۔ (۵) نفرت انگیز: مکروہ : بیہودہ : ناشائستہ : فاسد ۔ (۶)نمایاں : صاف صاف : کھلا ہوا : فاش : فاحش : سخت : شدید : تند: تیز : پر جوش ۔ (۷)بھیڑ : بہت زیادہ ۔ (۸) (ٹیکنیکل) نکلا ہوا : باہر کی جانب نکلا ہوا ۔

Rank : (v) (۱) صف باندھنا : قطار میں کھڑا کرنا (فوج کو) : صف بندی کرنا : ترتیب دینا : درجہ بندی یا تقسیم کرنا : درجہ بندی کرنا ۔ (۲) صف میں جگہ دینا :صف میں جگہ پانا : زمرے میں ہونا : (فوجی اصطلاح میں ) کوچ کرنا : گزرنا :قطار میں آگے بڑھنا ۔ (۳) (امریکا) سبقت لے جانا : مقدم ہونا ۔ (۴) مقام حاصل کرنا : جگہ لینا (قطار میں) ۔ (۵) (قانون) تقاضا کرنا : مطالبہ کرنا (قرض وغیرہ) ۔

Rank and file : (n) (۱) مسلح فوج کے درج فہرست افراد ۔ (۲) کسی قوم ،سماج ، تنظیم یا ادارہ میں شامل افراد ۔ (۳)کسی تنظیم کی عمومی رُکنیت ۔

Rank order : (n) عہدے کے اعتبار سے ترتیب ۔

Ranker : (n) (۱) فوج کا وہ افسر جو ابتداء میں معمولی سپاہی رہا ہو۔ (۲) صف میں کھڑا ہونے والا : صف کو ٹھیک کرنے والا ۔ (۳) قطار کا سپاہی : وہ فوج جو صف میں ہو۔

Rankish : (a) نسبتاً زیادہ ۔

Rankle : (v) [OFr. 'Rancler'.] (۱) جان لیوا ہونا : ٹیس مارنا (درد وغیرہ کا ) : بہت زیادہ تکلیف دہ ۔ (۲) غصہ ہونا : غصہ دلانا : اشتعال دینا : آپے سے باہر ہونا : تکلیف دہ: تکلیف میں ڈالنا ۔ (۳) (رنج ، حسد وغیرہ کا دل میں) کھٹکنا : خلش ہونا۔

Rankling : (a) جان لیوا : تکلیف دہ : مشتعل : غصے میں بھرا ہوا ۔

Rankly : (adv.) بیحد افراط سے : مکروہ طریقے سے : شدت کے ساتھ ۔

Rankness : (n) عہدے کے اعتبار سے ترتیب ۔

Rann : (n) [Ir. Gael.] پیراگراف خصوصاً کسی گیت کا ۔

Ranny : (n) [Origin unkn.] ایک معمولی نسل کا بچھڑا ۔

Ransack : (v) [On. 'Rannsaka'.] (۱) اچھی طرح ٹٹولنا : تلاش کرنا : ڈھونڈ مارنا : ڈھونڈنا : چھان مارنا ۔ (۲) لوٹ لینا : غارت کرنا : برباد کرنا : تاخت و تاراج کرنا ۔ (۳) ٹھیک سے جانچ کرنا : چھان بین کرنا ۔

Ranksack : (n) (۱) تلاش : جستجو : چھان بین ۔ (۲) لوٹ مار : غارت گری ۔

Ransacker : (n) (۱) تلاش کرنے والا : ڈھونڈنے والا: متلاشی ۔(۲)تاخت و تاراج کرنے والا ۔

Ransom : (n) [OF. 'Rancom, Raencon'.] (۱) فدیہ : تاوان : زررستگاری (قیدی کو آزادی دلانے کے عوض میں) ۔ (۲) رہائی :مخلصی : رستگاری (رقم فدیہ کے عوض میں) ۔ (۳) نذرانہ : ڈنڈ (جو کسی ناجائز رعایت کے عوض وصول کیا جائے): قیمت رہائی ۔ (۴)(سیاسیات) جزیہ : (قانون) خون بہا :(دینیات) کفّارہ ۔

A king's ransom : کثیر رقم : کثیر تاوان یا عوض : بیش بہا : نہایت قیمتی ۔

To hold to ransom : فدیہ لے کر آزاد کرنا : تاوان لے کر چھوڑنے پر تیار ہونا ۔

Ransom : (v) [OFr. 'Ransonner'.] (۱) (فدیہ پر) رہا کرنا : آزاد کرنا : تاوان لے کر چھوڑنا ۔ (۲) روپیہ دے کر معاملہ ہموار کرنا : رقم دے کر سمجھوتہ کر لینا : نجات نعم البدل ہونا: نجات دینا : بھانا ۔ (۳) رقم دے کر زندگی بچانا: آزادی خریدنا فدیہ دے کر :چھڑانا روپیہ دے کر۔ (۴) جرمانہ دینا : فدیہ دینا : تاوان ادا کرنا : ڈنڈ بھرنا ۔ (۵) تلافی کرنا : کفارہ دینا : ہر جانہ دینا : نقصان ادا کرنا ۔ (۶) فدیہ مانگنا : فدیہ چاہنا : فدیہ وصول کرنا: ڈنڈ لینا ۔

**Ransom bill/-bond** : (n) اقرار : تحریر فدیه : فدیه نامه خصوصاً وہ جو گرفتار کئے ہوئے جہاز کی طرف سے لکھا جائے ۔

**Ransomer** : (n) وہ جو آزاد کراتا ہے : فدیه دینے والا یا لینے والا : نجات دہندہ : رہائی حاصل کرنے والا ۔

**Ransomless** : (a) بغیر تاوان کے : بغیر فدیه : بغیر جزیه کے ۔

**Ranstead** : (n) [Origin unkn.] گل کتان : گل وحشی ۔

**Rant** : (n) [DU. 'Randten, Ranten'.] (۱) لسانی : لفاظی : لمبی چوڑی تقریر : بکواس : لامعنی بات : لمبی پر جوش تقریر (خصوصاً ملامت کی) : ہجو : وعظ (طنزیه ملامت) : بیہودہ گوئی : یاوہ گوئی ۔ (۲) لفاظی: بکواس کی حالت یا صفت ۔ (۳) بیہودہ زبانی :بیجا بات ۔ (۴)خطیبانه انداز : جذباتی ، ہیجانی طرز تقریر : جذباتی اظہار خیال ۔ (۵) (بول چال اور اسکاتستانی) مے نوشی کا دور : رنگ رلیاں ۔

**Rant** : (v) (۱) لفاظی کرنا یا دکھانا : عبارت پردازی کرنا : یا وہ سرائی کرنا : بیہودہ بکنا : لا یعنی گفتگو کرنا : باتیں بنانا : لسّانی کرنا ۔ (۲) (تهرک تهرک کے) تقریر کرنا : لمبی چوڑی تقریر کرنا : تھیٹر کے انداز سے تقریر کرنا : بهاؤ بتا بتا کر گفتگو کرنا : خطیبانه انداز میں کہنا ۔ (۳)چلاّ چلاّ کر وعظ کہنا : گلا پھاڑ نا ۔ (۴)بد گوئی کرنا : بد کلامی کرنا ۔ (۵) رنگ رلیاں منانا : عیش و نشاط میں مبتلا ہونا ۔

**Ranter** : (n) (۱) لسّانی کرنے والا : لفّاظ : یاوہ سرا : یا وہ گو ۔ (۲) (خصوصاً) Antinomians فرقے کا رکن :Primative Methodist جماعت کا واعظ ۔

**Ranterism** : (n) فرقه میتھوڈسٹ کا عقیدہ ۔

**Rantingly** : (adv.) لفاظی کے طور پر: یاوہ گوئی کے ساتھ :بیہودہ گوئی کے طور پر ۔

**Rantipole** : (V) [Origin unkn.] وحشی گری کرنا: ہرزہ گوئی کرنا: بیہودہ گوئی کرنا : ہڑدنگا مچانا : شور و ہنگامه کرنا.

**Ranty** : (a) عیاشی کی : عیش پرستی کی : بد مستی کا : مشتعل : محرک : بر انگیخته (جذبات) وحشی : انقلابی ۔

**Ranula** : (n) [L. 'Ranula'.] (طب) تیندوا : ضِفدع : ضِفدع اللسان ۔

**Ranular** : (a) ضِفدع اللسان سے متعلق ۔

**Ranunculaceous** : (a) [f. next.] (نباتیات) شقیقی : شقیقه : جدّواری : لالوی ۔

**Ranunculus** : (n) [L.] جنس جدوار : جنس لاله : گل دار پودوں کی ایک قسم ۔

**Rap** : (n) [Prob. echoic.] (۱) ہلکی ضرب : ہلکا مکّا : ہلکی مار ۔ (۲) کھڑ کا : کھٹکا : دستک (دروازے وغیرہ پر) ۔ (۳)مخالف تنقید : نکته چینی : الہام رسمی : شکایت رسمی ۔ (۴) مجرمانه الزام : مجرمانه لاگت یا قیمت : سخت سر نش ۔

**Rap** : (n) [Origin unkn.] (۱) نقلی سکه (نصف فاردنگ کی قیمت کا اٹھارھویں صدی عیسوی میں نصف چینی کے لئے آئر لینڈ میں پاس کیا ہوا کیونکه اصلی سکے کا فقدان ہو گیا تھا ) ۔ (۲) چھوٹا سکه ۔ (۳) (مجازاً) ذرہ : ریزہ : پر کا ۔

Not to care a rap : ذرہ برابر پرواہ نہیں ۔

**Rap** : (n) (عامیانه) الزام : ملامت : سرزنش : تنبیه : زجرو توبیخ : جرم کی وجه سے سزا ۔

To take the rap : اپنے سر الزام لینا : سزا بھگتنا ۔

**Rap** : (n) گفتگو : مکالمت : بات چیت : کلا م ۔

**Rap** : (v) (عامیانه امریکا) گفتگو کرنا : بات چیت کرنا ۔

**Rap** : (v) (۱) دستک دینا : آہسته سے مارنا (خصوصاً گھٹنے وغیرہ پر) : کھٹکا کرنا ۔ (۲) کھٹکھٹانا : تھپتھپانا : زور سے پیٹنا (دروازہ) : دروازہ پیٹنا ۔ (۳) سخت زبانی کرنا : سخت کلامی کرنا : درشت گوئی کرنا : بد زبانی کرنا ۔ (۴) جھوٹی قسم کھانا : جھوٹا حلف لینا : جھوٹا عہد کرنا ۔ (۵) سرزنش کرنا : تہمت لگانا : الزام تراشی کرنا. (٦) سختی سے محاسبه کرنا : بے رحمی سے تنقید کرنا : سخت نکته چینی کرنا ۔ (۷) (عامیانه) گرفتار کرنا : پکڑنا : مجرمانه الزام میں جیل بھیجنا ۔ (۸)تبادله کرنا : عوض دینا ۔

To rap (a person's) fingers/-knuckles : پدرانه سرزنش کرنا : (مجازاً) ملامت کرنا ۔

To rap out : (۱) عمل حاضرات کے ذریعے ارواح کو بلانا : (روحانیات) (روح کا) کھٹکوں سے جواب دینا یا پیام بھیجنا ۔ (۲) فی البدیہه یا حاضر جوابی سے ( طنزیه فقرے ، ضلع جگت وغیرہ) بولنا تڑسے: بلا تامل (قسم کھانا) ۔

Rapacious : (a) [L. 'Rapacirapax+ -ous'.] بیحد حریص : حد درجہ لالچی : زبردستی لے لینے والا : لٹیرا : ڈاکو : غارت گر۔

Rapaciously : (adv.) حریصانہ : غارت گرانہ : زبردستی کے ساتھ (لے جانا)۔

Rapaciousness : (n) حرص : لالچ : غارت گری۔

Rapacity : (n) [L. 'Rapacitatem'.] بیحد حرص : بہت زیادہ لالچ : لٹیراپن : درندگی۔

Rapania : (n) [L.] ایک قسم کا درخت جس کے پتے لچک دار اور چمکیلے ہوتے ہیں۔

Rape : (n) [AF. 'Rap(e). ] (۱) اغوا (خصوصاً عورتوں کا): زنابالجبر: زبردستی عصمت دری : آبرو ریزی۔ (۲) جنسی حملہ : عورتوں پر جنسی حملہ۔ (۳) صریح خلاف ورزی۔ (۳) (جمع میں اور 'a' کے ساتھ) زنا کا واقعہ: (شعر میں) استحصال بالجبر : غصب۔

Rape : (n) [Origin unkn.] Sussex (برطانیہ) کے چھ اضلاع میں سے کوئی ایک۔

Rape : (n) [L. 'Rapum'.] (۱) تلی : گو آلہ (جو مویشی کے چارے کے لئے بوئی جاتی ہے)۔ (۲) سرسوں یا دوسرے روغنی تخم کے پودے۔

Wild rape : (n) رائی : توڑی۔

Rape : (n) [F. 'Rape'.] (۱) انگور کا فُضلہ (جس سے شراب اور سرکہ وغیرہ بناتے ہیں)۔ (۲) وہ ٹھپکا (فلٹر) جس سے شراب کو صاف کرتے ہیں۔ (۳) شراب کشید کرنے کے کارخانے میں استعمال ہونے والی گاڑی۔

Rape : (v) [L. 'Rapere'.] زنا بالجبر کرنا : عصمت دری کرنا : عورت کی مرضی کے بغیر اس کے ساتھ زنا کرنا۔

Rape-cake : (n) کھلی۔

Rape-oil : (n) میٹھا تیل : خوردنی تیل : سرسوں کا تیل۔

Rape-seed : (n) (نباتیات) گوار کا بیج : تلی کا بیج۔

Rapee : (n) جس کے ساتھ زنا بالجبر کیا جائے۔

Raper : (n) زنا بالجبر کرنے والا : عصمت دری کرنے والا۔

Raphaelesque/ Raffaell : (a) [f. name of Rapael. ] رافائلی : مصورا فائل کی بنائی ہوئی (تصویر) یا اس کے طرز کی۔

Raphaelism : (n) (مصوری میں) رافائل کے اصولوں ، طرز وغیرہ۔

Raphaelite : (n) رافائل کا شاگرد یا اس کی حمایت یا تقلید کرنے والا۔

Raphanus : (n) [L. ] (نباتیات) جنس مولی۔

Raphe/Rhaphe : (n) [mod. L. ] (تشریح) اتصال : سیون : (نباتیات) سیون : (طیوریات) دانہ دم۔

Raphia : (n) [Malagasy.] (نباتیات) رافیا ، افریقہ اور امریکا میں پایا جانے والا تاڑ جیسا درخت۔

Raphide : (n) [Fr. 'Raphide'.] (نباتیات) کیسہ قلم : کیسہ سوزن۔

Raphis/ Rha- : (n) [Gr. 'Raphis'.] (نباتیات) منصع : سوزنی قلم۔

Rapid : (a) [L.'Rapidus'.] (۱) تیز : سریع : تیز رو : تیز رفتار : بہت جلدی۔ (۲) تیزی سے واقع ہونے والا : سریع۔ (۳) (ٹیکنیکل) عکس لینس (فوٹو گرافک Lenses) : پلیٹ وغیرہ کے لئے: صرف مختصر اکسپوزر کے طور پر استعمال ہوتا ہے (۴) جلدی سے (جگہ دینا) : تیزی سے (مکمل ہونا) : سرعت سے۔ (۵) سلامی : پھسلوان۔

Rapid : (n) ڈھلوان : اتارا (دریا کا) (خصوصاً جمع میں، امریکا)۔

Rapid/ Rapidly : (adv.) تیزی سے : سرعت کے ساتھ۔

Rapid filter : (n) سریع مقطار : تیز فلٹر۔

Rapid fire : (n) رائفل فائرنگ جس میں ایک خاص تعداد میں فائرنگ کا وقت مقرر ہوتا ہے۔

Rapidity : (n) تیزی : سرعت : نرمی۔

Rapidity of lens : (n) (فوٹو گرافی) سرعت عدسہ۔

Rapidness : (n) سرعت : تیزی : نرمی۔

Rapido : (n) [It.] اٹلی : اسپین اور لاطینی امریکا کی اکسپریس ریل گاڑیاں۔

Rapider : (n) [F.'Rapidere'.] دو دھاری تلوار (خصوصاً سولہویں اور سترھویں صدی کی) : نیمچہ : عباسی : (ہلکی تلوار) کٹاری۔

Rapier-thrust : (n) (مجازاً) چبھتی ہوئی بات : تیکھا جواب ۔

Rapiered : (a) (۱) تیز دھاری : تیز دھار کا ۔ (۲) نیمچہ پہنے ہوئے ۔

Rapilli : (n) [It. Pl. of 'Rapillo'.] سنگ ریزہ ۔

Rapist : (n) زنا بالجبر کرنے والا : زانی ۔

Raploch : (a) [Origin unkn.] بے ادب : خشک : بد تمیز ۔

Rapparee : (n) [Ir. 'Rapaire'.] (تاریخ) سترھویں صدی کا با قاعدہ آئرستانی سپاہی یا ڈاکو : رپاری ۔

Rappel : (n) [F. f. ' Rapperler'.] طبل فوج : فوج کوھوشیار کرنے والا طبل ۔

Rapper : (n) [f. Rap(v)+ er.] (۱) دروازہ کھٹکھٹانے والا : کھٹ کھٹ کرنے والا ۔ (۲) کھٹ کھٹانے کی کوئی چیز : ضرب لگانے کی شے : وہ چیز جس سے ضرب لگائی جائے ۔ (۳) پرلے درجے کا جھوٹ بولنے والا : (بول چال) : جھوٹا حلف لینے والا (بول چال) ۔

Rapper : (n) سیف رقصی : تلوار جیسی وہ شے جو انگلش رقص میں استعمال کی جاتی ھے ۔

Rapport : (n) [Fr. 'Rapporter'.] (۱) رشتہ : ناتا : تعلق : خصوصاً وہ تعلق یا رشتہ جو اتحاد یا معاہدہ وغیرہ کے ذریعہ قائم کیا جائے : رابطہ : نسبت : علاقہ : واسطہ : (نفسیات) رابطۂ جذباتی : (روحانیات) رابطۂ روحی۔ (۲) اعتماد : بھروسا۔

En rapport : رابطہ سے : تعلق سے : رشتہ سے۔

Rapprochment : (n) [F. 'Rapprocher' +ment.] (۱) مصالحت : مفاہمت : صفائی : دوبارہ دوستانہ تعلقات کا آغاز: (خصوصاً ملکوں کے درمیان) دوستانہ تعلقات۔

Rapscallion : (n) [f. 'Rascallion'.] بدذات : شریر : پاجی : بد معاش : مارا مارا پھرنے و الا ۔

Rapscallion : (a) بدمعاش ، بد ذات سے متعلق۔

Rapt : (a) [L. 'Raptus'. Pa. of 'Rapere'.] (۱) فلک نشیں ۔ (۲) روحانی طور پر لے جایا گیا ہو : معراج : وجد میں: سرمست : بیخود : مد ھوش : محو : مستغرق : منہمک : مجذوب : ارواح سے تعلق رکھنے والا ۔ (۲) بہت گہری (توجہ) ۔ (۳) مراقبے میں : دوسرے عالم میں ۔ (۴) اغوا شدہ (عورت) : زنا بالجبر کی ہوئی (عورت) ۔

(۵) زبردستی منتقل کیا ہوا ۔ (٦) ہلاک کردہ ۔

Rapt : (a) (شاذ) بیخودی : استغراق : وجد : اغوا : بہاؤ۔

Rapt : (a) (۱) بیخود : مستغرق : بے خودی سے متعلق : زنا بالجبر کیا ہوا : روندا ہوا : بھگایا ہوا ۔ (۲) زنا بالجبر کا یا اس سے متعلق ۔

Raptatorial : (a) [L. 'Raptatus'.] خاطف : شکاری ۔

Raptatorial : (n) طیر صید : شکاری پرند ۔

Raptor : (n) [L. ] (۱) زنا بالجبر کرنے والا : عصمت دری کرنے والا ۔ (۲) (طیوریات) شکاری پرندہ : شکار کرنے والا پرند ۔

Raptores : (n) (حیوانیات) طیر خالف : شکاری پرند ۔

Raptorial : (a) (۱) شکار پر زندگی گزارنے والا : شکاری : شکار خور ۔ (۲) شکار کا یا شکار سے متعلق۔ (۳) شکاری (پرند یا جانور): طیور جارجہ (Raptores) کی قسم کا : جارچی۔

Raptorious : (a) دیکھو Raptorial

Rapture : (n) [mod. L. 'Raptura'.] (۱) لے جانے کا عمل : کھینچنے کا عمل: بلند ہونے کی طاقت ۔ (۲) کسی شخص کی اٹھان: بلندی خصوصاً آسمان کی طرف یا آسمان میں اٹھا لینے کا عمل : اوپر اٹھنے کی حالت ۔ (۳) روحانی شغف : روحانی وجد : وجد : سرمستی : سر خوشی: کمال و بیخودی ۔ (۴) کمال مسرت و محبت وغیرہ سے سرمست ہونا ۔ (۵) اس قسم کے تجربہ کا اظہار۔ (٦) رزمیہ نظم یا اس کا حصہ : موسیقی کی بے قاعدہ جوش بھری لے ۔

To be in/- To go into raptures : جوش مسرت سے بیخود ہونا : جھومنا : جوش مسرت میں جھوم جھوم کر باتیں کرنا۔

Raptured : (a) وجد کناں : سرمست : سرخوش : حالت وجد میں ۔

Raptureless : (a) بے وجہ احساس یا اظہار جس میں شدت نہ ہو : معمولی احساس یا اظہار ۔

Rapturize : (v) سر خوش ہونا : وفور جذبات میں ہونا ۔

Rapturous : (a) فرط مسرت : اس کا احساس یا اظہار : وجد انگیز: سرمستانہ ۔

Rapturously : (adv.) فرط طرب سے : وجد کے عالم میں : سر مستانہ۔

Rapturousness : (n) فرط جذبات : مسرت انگیزی۔

Raquette : (n) دیکھو Racket

Rara avis : (n) [L.] وہ شخص یا چیز جو بہت کم دیکھنے میں آئے : نادر شے : غریب شے : انوکھا شخص : طرفہ معجون : عنقا صفت۔

Rare : (a) [L. 'Rarus'.] (۱) لطیف : ہلکی (ہوا وغیرہ)۔ (۲) بہت ہی کم : نادر : کمیاب : عجیب : طرفہ : تحفہ ۔ (۳) عمدہ: بہترین : منتخب : انوکھا : غیر معمولی : استثنائی ۔ (۴)(کیمیا) نادر: (طبیعیات) لطیف ۔ (۵)عظیم : واقعی: حقیقی ۔

Rare : (a) [later f. Rear.] ہلکے طور پر پکایا ہوا (گوشت) : کسی قدر پکایا ہوا ۔

Rare-bird : (n) دیکھو Rara avis

Rare earth : (n) (کیمیا) نادر خاک : وہ آہنی اوکسائڈ جو معدنیات سے کم دستیاب ہوتے ہیں ۔

Rare earth element : (n) (کیمیا) نادر خاکی عناصر : نادر خاکات ۔

Rare gases : (n) (کیمیا) نادر گیس : غیر مؤثر گیس ۔

Rare-ripe : (a) (بول چال امریکا) قبل از وقت پکا ہوا : دوسروں سے پہلے یا معمول سے پہلے پکاھوا ۔

Rare-ripe : (n) (۱) قبل از وقت پکنے والا پھل : پہلے پکنے والا پھل یا ترکاری ۔

Rare-show : (n) صندوق کا تماشا : تماشا : بکس تماشا : بائیسکوپ ۔

Rarefaction : (n) [L. 'Rarefacere'.] لطیف : پتلا بنانے کا عمل : رقیق سازی : رقت : ترقیق : (طبیعیات) تلطیف : لطافت : ہلکاپن : تصفیہ : تزکیہ ۔

Rarefactional : (a) تلطیف کا : رقیق سازی کایا اس سے متعلق ۔

Rarefactive : (a) [L. 'Rarefacere'.] ترقیق کا : تلطیف کا ۔

Rarefiable : (a) رقیق ہونے کی صلاحیت ۔

Rarefication : دیکھو Rarefaction

Rarefied : (a) (۱) کسی منتخب گروپ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) بہت ہی اعلیٰ : بہت ہی اونچا ۔ (۳) (طبیعیات) تلطیف شدہ۔

Rarefier : (n) رقیق ساز ۔

Rarefy / Rareify : (v) [F. 'Rarfier'.] (۱) نادر بنانا : پتلا بنانا : ہلکا کرنا یا ہونا : کوئی نئی چیز ملائے بغیر بڑا کرنا یا پھیلانا ۔ (۲) روحانی بنانا : لطیف کرنا یا ہونا : تصفیہ: تزکیہ کرنا (آدمی کے نفس کا ، طبیعت وغیرہ کا ) ۔ (۳)نازک کرنا : مہذب بنانا یا کرنا ۔(۴) نتھارنا: خالص بنانا : صاف ہونا یا کرنا ۔ (۵) باریکی پیدا کرنا : دقیق بنانا (خیالات کا) ۔

Rarely : (adv.) شاذو نادر : نادر طور پر ۔

Rareness : (n) لطافت : ندرت ۔

Rarity : (n) [L. 'Raritas'.] (۱) ندرت ۔ (۲) نادرہ : عجوبہ ۔ (۳) نادر شے: طلعت ۔ (۴)(نفاست میں) غیر معمولی پن : استثناء۔

Ras : (n) [Ar. 'Ras'.] (۱) (علم النجوم) راس : ٹیلا ۔ (۲) ایک حبشی شہزادہ یا جاگیر دار ، نیز حبشی کے صوبے کا حکمراں ۔ (۳) اٹلی کے فسطائیوں کا لیڈر یا آقا ۔

Ras/Rasa : (n) [Native name in India.] کرشن اور رادھا کی زندگی پر مبنی پورا رقصی ڈراما ۔

Rasalas : (n) (علم النجوم) راس الاسد (ستارہ) ۔

Rasalgethi : (n) (علم النجوم) رائس الجاثی (ستارہ) ۔

Rasalhague : (n) (علم النجوم) رائس الحوّا (ستارہ) ۔

Rasamala : (n) [Malay] جنوبی ایشیا کا ایک درخت جس کی لکڑیاں تعمیر میں کام آتی ہیں ۔

Rascal : (n) [OF. 'Rascaille'.] (۱) بدمعاش : دغا باز : شریر : شیطان : پاجی : کمینہ : ذلیل : رذیل ۔(۲) بد اطوار: بدذات : بے ایمان : بے اصول ۔ (۳) وہ آدمی جو شرانگیز مذاق کرتا ہو ۔

Rascal : (a) (۱) بدمعاش : شریر : پاجی ۔ (۲) کمینہ : دغاباز: بے ایمان ۔

Rascaldom : (n) بدمعاشوں کی دنیا یا جماعت : بد معاشی :شیطنت: گروہ اسرار ۔

Rascality : (n) شیطنت : پاجی پن : بدمعاشی :گروہ بند بدمعاشی۔

Rascallion : (a) پست : فرو مایہ : بے شرف : دنی : ذلیل ۔

Rascally : (a) (۱) پاجی : بدمعاش ۔ (۲) دیکھو Pascal ۔

**Rase : (v)** [F. 'Raser'.] (۱) شگاف ڈالنا یا کرنا ؛ گودنا ؛ کھودنا (نشان، لائن) ؛ کندہ کرنا ۔ (۲) چھیلنا ؛ صاف کر دینا ؛ اڑا دینا ؛ محو کر دینا ؛ مٹا دینا ؛ بھلا دینا ؛ نسبتاً منسیا کر دینا ۔ (۳) مسمار کرنا ؛ زمین کے برابر کر دینا ؛ ڈھا دینا ؛ منہدم کرنا ۔

**Raser : (n)** چھیلنے والا ؛ صاف کرنے والا ؛ برابر کرنے والا ۔

**Rash : (n)** [F. 'Ras'.] (اب تاریخ) سولہویں ، سترھویں اور اٹھارھویں صدی میں ایک برطانوی ملبوساتی کپڑا ریشم یا اون سے بنایا جاتا تھا ۔

**Cloth rash : (n)** گھٹیا قسم کا اونی کپڑا ۔

**Silk rash : (n)** ریشمی کپڑا ۔

**Rash : (n)** [OF. 'Rache, Rasche'.] احتراق یا التہاب خون ؛ سرخ بادہ (جس سے جلد پر چتّے پڑ جاتے ہیں) ۔ چکتّے ؛ (طب) ثبورات جلدی ؛ چکتّے ۔

**Rash : (n)** [Echoice.] کھڑکھڑا ہٹ کی آواز ؛ سر سراہٹ کی آواز ۔

**Rash : (a)** [(M)DU. 'Rasch'.] (۱) (اسکاتستانی اور بول چال) گرم مزاج ؛ جلد باز ؛ بے دھڑکی ؛ ناعاقبت اندیش ؛ تند خو ؛ چست و چالاک ؛ تیز ۔ (۲) جلدی بازی کا ؛ پر جوش ؛ آندھی کی طرح کام کرنے والا ؛ متہو رانہ ؛ ناعاقبت اندیشانہ ۔ (۳) (تقریر وغیرہ) بے احتیاط؛ بلا سوچے سمجھے ؛ اشتعال انگیز باتیں کرنے والا ۔

**Rashly : (adv.)** جلد بازی سے ؛ ناعاقبت اندیشی سے ؛ متہورانہ ۔

**Rashness : (n)** جلد بازی ؛ ناعاقبت اندیشی ۔

**Rasher : (n)** [Origin Unkn.] (نمکائے ہوئے یا دھوئیں میں پکائے ہوئے) لحم خنزیر کا ایک ٹکڑا ۔

**Rasher : (n)** [Sp. 'Rascacio'.] سنگرنی رنگ کی ایک مچھلی جو جنوبی کیلیفورنیا کے ساحلی علاقے میں پائی جاتی ھے۔

**Rasholnik : (n)** [Russ.] روسی قدامت پسند ؛ کلیسا کا مخالف اور اس مقصد سے قائم متعدد حلقوں میں سے کسی ایک کا رکن۔

**Rasores : (n)** [L.] (حیوانیات) دُجا جان ؛ مرغان ۔

**Rasorial : (a)** [L. 'Rasores + E-ial'.] (حیوانیات) دُجاجی ۔ (چڑیا وغیرہ) جو غذا کی تلاش میں زمین کھودتی ھے۔

**Rasp : (n)** [OFr. 'Raspe.'] (۱) (اوزار) ریتی ؛ موٹی ریتی ؛ سوہنی ۔ (۲) (حیوانیات) زبان صدفہ یا اس کے دانت ۔ (۳)کھردری سطح (ریتی جیسی) ۔ (۴) کھردری آواز ۔ (۵) ریتنے کا عمل ؛ رگڑ ۔

**Rasp : (n)** [Origin unkn.] دیکھو Raspberry

**Rasp : (n)** [OFr .'Rasper'.] (۱) ریتنا ؛ رگڑنا ؛ صاف کرنا ؛ تیزی سے رگڑنا ؛ بری طرح رگڑنا ۔ (۲) ریتی کرنا ؛ سوہن سے رگڑنا ؛ گھسنا ؛ گھس کر صاف کر دینا ۔ (۳) (مجازاً) ناگوار ہونا ؛ برا معلوم ہونا ؛ برہم کر دینا ؛ جھنجھلانا ۔ (۴) کرخت آواز نکالنا ؛ سمع خراشی کرنا ۔

**Rasp : (v)** [Origin unkn.] (۱) (بول چال) ڈکار لینا ۔ (۲) نشے میں بڑبڑا نا ۔ (۳) فحش بکنا ۔

**Rasp-palm : (n)** برازیلی تاڑ ؛ کھجور ۔

**Rasp-punch : (n)** ریتی کے دانتوں کو اُبھارنے والا آلہ ۔

**Raspatory : (n)** [med. 'Raspatorium'.] (جراحی) سوہان جرّاحی ؛ عظم تراش ۔

**Raspberry : (n)** (۱) رس بھری ؛توت فرنگی ؛ علیق ۔ (۲) رس بھری کا پودا ۔ (۳) رس بھری کا عرق ؛ رس بھری کی شراب۔ (۴) اظہار ناپسندیدگی ؛ اظہار نارضامندی ؛ مکروہ آواز ۔

**Raspberry cane : (n)** رس بھری کا پودا ۔

**Raspberry like : (a)** رس بھری جیسا ۔

**Raspberry mosaic : (n)** وہ بیماری جو رس بھری یا اس قسم کے پودوں میں ہوتی ھے جن سے ان کے پتّے داغ دار اور پیلے ہو جاتے ہیں ۔

**Raspberry rose : (n)** گلاب سے زیادہ گہرا گلابی رنگ ۔

**Raspberry vinegar : (n)** ایک قسم کا شربت ۔

**Raspberry wine : (n)** سرخ شراب ۔

**Rasberry yellow : (n)** دیکھو Raspberry mosaic

**Rasper : (n)** چھیلنے کا آلہ یا مشین ۔ (۲) چھیلنے والا ؛ ریتنے والا ؛ ریتی سے چکنا کرنے والا (دھات یا لکڑی وغیرہ کو) ۔ (۳) (شکار) دشوار گذار باڑ ۔ (۴) (عامیانہ) (شخص یا چیز) جھنجھلا دینےوالا ؛ برہم کر نے والا ؛ نیز کوئی غیر معمولی چیز۔

**Raspy : (a)** (۱)بد مزاج ؛ جلد باز؛ بے رحم ؛ سنگ دل ۔ (۲) سخت ؛ کھردرا ۔ (۳) جھنجھلایا ہوا ؛ چڑچڑا؛ تنک مزاج ؛ ذکی الحس ؛ زود رنج ؛ تند خو ۔

**Rasse : (n)** [Javanese. 'Rase'.] (حیوانیات) مشک بلاؤ جو ہندوستان ، ملایا ، جاوا ، چائنا وغیرہ میں پایا جاتا ہے اور اس سے خوشبو حاصل کرنے کے لئے اکثر بند کرکے رکھا جاتا ہے ؛ رسے ۔

**Raster : (n)** [L. 'Rastrum'.] (ٹیلیویژن) پنجہ ؛ رسٹر ؛ ٹیلیویژن سیٹ پر تصویر سازی کے لئے خط کھینچنے کا ایک طریقہ۔

**Rat : (n)** [OE. 'Raet'.] (۱)چوہا ؛ بڑا چوہا ؛ موش ؛ گھونس؛فارکبیر؛ (حیوانیات)موش جنگل؛جنگلی چوہا ۔(۲)(سیاسیات) توتا چشم ؛ غدار ؛ بے وفا ؛ آڑے وقت میں ساتھ چھوڑ دینے والا ۔ (۳) ہڑتال چور (مزدور جو ہڑتال میں ساتھ نہ دے یا کام چھوڑنے والوں کی جگہ کام پر آجائے) ۔ (۴)چوہے کی جسامت اور شکل و صورت رکھنے والا کوئی بھی جانور ۔ (۵) چمبرا (وہ پیڈ(Pad)) جس کو بال کے اندر رکھ کر عورتیں جوڑا بناتی ہیں ۔ (۶)(عامیانہ) (طنز کے طور پر) ابلہ فریبی ؛ ریا کاری ؛ دھوکا ؛ فریب ؛ مکر ؛واہیات بات ۔ (۷) ریتونی خاکستری رنگ (جو چوہے کے رنگ سے مشابہ ہو ) ۔

Like- /as well as a drowned rat : بھیگے ہوئے (شرابور آدمی کے لئے کہتے ہیں ) ۔

Marsupial rat : (n) ایوسم ؛ ایک قسم کا تھیلی دار دودھ پلانے والا جانور جو پانی میں یا درختوں پر رہتا ہے اس کے پچھلے پیروں میں انگوٹھا ہوتا ہے ۔

Pharash's rat : ایک قسم کا نیولا جو گھڑیال کے انڈے توڑ ڈالتا ہے ۔

To smell a rat : سازش وغیرہ کا شبہ کرنا ۔

**Rat : (v)** (۱) چوہا پکڑنا ؛ چوہے کا شکار کرنا ؛ گھونس یا چوہا مارنا ۔ (۲) آڑے وقت میں پارٹی کا ساتھ چھوڑ دینا ؛ توتا چشمی کرنا ؛ دغا دینا ؛ (سیاسی معاملات میں) ۔ (۳)ہڑتال میں ساتھ نہیں دینا ؛ ہڑتال میں کام کرنا ۔

**Rat : (v)** [Minced pronounciation of Rot (v) .] (سوقیانہ) دیکھو Rat

**Rat-a-tat/ Rat-a-tat-tat :** [Echoic.] تیز تھپتھپاہٹ خصوصاً دروازے کی کھٹکھٹاہٹ کی آواز ۔

**Rat-bite fever : (n)** (طب) چوہے کاٹے کا بخار ؛ طاعونی بخار ۔

**Rat-catcher : (n)** (۱)چوہا پکڑنے والا(آدمی یا جانور)۔ (۲)(خصوصاً برطانیہ) غیر رسمی شکاری لباس ۔

**Rat-firm : (n)** وہ کمپنی جو غیر ہڑتالی لوگوں کو بحال کرتی ہے۔

**Rat fish : (n)** امریکا کی ایک سنہری مچھلی ۔

**Rat-flea : (n)** (حیوانیات) چوہا پسو۔

**Rat hole : (n)** (۱) چوہے کا بل ۔ (۲) کھلی ہوئی نالی یا گلی ۔ (۳) گہرا سوراخ ۔

**Rat mole : (n)** دیکھو Mole-rat

**Rat pit : (n)** چوہے کا بل ۔

**Rat poison : (n)** چوہا مار زہر ؛ چوہا کش دوا ؛ چوہا مارنے والی دوا ۔

**Rat poison-plant : (n)** وہ پودا جس سے چوہا مار دوا تیار کی جاتی ہے ؛ گیاہ سم الفار ۔

**Rat proof : (n)** جس کو چوہا برباد نہ کر سکے ۔

**Rat racee : (n)** ایسی عمارت بنانا جس میں چوہوں کے داخل ہونے کا کوئی راستہ نہ ہو ۔

**Rat snake : (n)** (۱) چوہا خور سانپ ۔ (۲) چوہا خور (حشرات) ۔

**Rat's- tail : (n)** (۱) چوہے کی دم سے مشابہ چیز ؛ موپشی دم نما چیز ۔ (۲) دیکھو Rat-tail file ۔

**Rat-tail : (n)** (۱) (جمع) دیکھو Rat's tail ۔ (۲) چوہے کی دم کے جیسی کوئی چیز جیسے گھوڑے کی دم جس میں بال نہ ہو ؛ (گھوڑے کی) بال جھڑی (دم ) ؛ مو ریختہ (دم والا ) ۔ (۳) وہ گھوڑا جس کی دم بے بال ہو ؛ دم جھڑا (گھوڑا )۔ (۴) Macrurus جنس کی مچھلی؛ ماہی عضروفی ۔ (۵)(نباتیات) ایک خاص جنس کے پودے ؛ اطریلال (پودا ) ۔

**Rat-tail : (a)** مدوّر ؛ پتلی اور گاؤ دم ؛ چوہے کی دم جیسی ۔

**Rat-tailed : (a)** چوہے کی دم جیسی لمبی نوکدار (دم) ۔

**Rat-tailed shrew : (n)** (۱) موش کرم خوار ؛ ایک قسم کا دودھ پلانے والا ہندوستانی جانور جو چوہے کے مشابہ ہوتا ہے ۔ (۲) دیکھو Musk shrew ۔

**Rat-tailed file : (n)** چھوٹی گول ریتی ۔

Rat-tailed spoon : (n) ایک قسم کا چمچہ : جو عام طور پر سترھویں صدی میں مروج تھا ۔

Rat-tat/ Rat-tat-tat : (n) دیکھو Rat-a-tat

Rat-trap : (n) (۱) چوہا پکڑنے کا پھندا : چوہے دان ۔ (۲) بے دست و پا ہونے کی صورت حال ۔

Rata : (n) [Masri.] نیوزی لینڈ کا ایک بڑا خوشنما درخت جس کے سرخ پھول ہوتے ہیں : راتا : سرخ گل ۔

Ratability : (n) (۱) تشخیص و تعین کے لائق : تخمینے کے لائق : تخمینہ شدہ : متناسب شرح کے مطابق بنایا ہوا : متناسب ۔ (۲)(برطانیہ) محصول کے لائق ۔

Ratable : (a) قابل تخمین ہونا : محصول پذیری ۔

Ratably : (adv.) تناسب سے : محصول پذیرانہ : قابل تخمین ہونے کے طور پر ۔

Ratafia : (n) [Origin unkn.] (۱) ایک قسم کی شراب جس میں بادام ، خوبانی یا شفتالو کے چھلکے کی چاشنی دیتے ہیں: میوے کی چاشنی کی شراب ۔ (۲) میوے کی چاشنی کا بسکٹ یا کیک ۔ (۳) ایک قسم کا شاہ دانہ ۔

Ratal : (n) [Prob. after Rental.] مقدار تشخیص شدہ (جس کے لحاظ سے محصول عائد کیا جائے ) ۔

Ratal : (a) نرخی : مالی : محصول ۔

Rataplan : (n) [Fr. ] ڈھول یا تاشے کی آواز : ڈھول پیٹنے کی آواز ۔

Ratatouille : (n) [Fr. dial .] پرو تسلی سبزیوں کا اسٹو ۔

Ratbag : (n) مخالف آدمی : متفق نہ ہونے والا آدمی : (عامیانہ) رنجیدہ آدمی : مشکلات پیدا کرنے والا آدمی ۔

Ratch : (n) [Origin unkn.] (خصوصاً بول چال) کسی جانور کے چہرے کی چمک ۔

Ratch : (n) Ratchet کا متبادل ۔

Ratch : (v) (میکانیات) دندان تراشی کرنا : کسی چیز میں دانت بنانا ۔

Ratchel : (n) (ٹیکنیکل اور بول چال) سنگ ریزہ ۔

Ratchet : (n) [Fr. 'Rochet'.] (۱) روک دار دندانے یا دانت (پہلے وغیرہ کے جن میں روک لگانے سے ایک طرف کی حرکت روکی جا سکتی ھے) ۔ (۲) (میکانیات) ضامن : گیرہ : کتّا ۔ (۳) دندان تراشی کی مشین ۔ (۴) گیرہ پہیا ۔

Ratchet : (v) (۱) روک دار دانت تراشنا یا نکالنا : روک دار دندانے جڑنا ۔ (۲) گیرہ پہیا کے ذریعہ حرکت کرنا ۔

Ratchet braue : (n) (اوزار) چکّر برما : گیرہ برما ۔

Ratchet stop : (n) کسی مشین کی رفتار کو محدود یا کم کرنے والا : دندانہ دار عنصر ۔

Ratchet wheel : (n) (میکانیات) مائل دندانی پہیّا : گیرہ پہیّا : روک دار دانت کا پہیّا ۔

Rate : (n) [OFr. 'Rate'.] (۱) شرح :نرخ : معیار : حساب : میزان ۔ (۲) قیمت : مرتبہ : درجہ : طبقہ : پایہ : رتبہ : طبقہ بندی ۔ (۳) رفتار : سرعت سیر : چال : (معاشیات) مقامی محصول : ٹیکس وغیرہ : مالیات ۔ (۴) (جمع میں) عوارض ۔ (۵) مقدار : تناسب : ادائیگی : محصول یا ادائیگی کی رقم ۔ (۶) (سفر کا) کرایہ : (مال وغیرہ کا) بھاڑا ۔ (۷) (نسبتاً) طریقہ : طرز: انداز : بیوہار ۔ (۸)(جہاز رانی) جنگی جہازوں کی درجہ بندی : خاص قسم کا جنگی جہاز: جہاز رانوں کی درجہ بندی؛ جہاز کا خاص افسر یا ملازم (امریکی بحریہ) درجۂ فہرست آدمی کا عہدہ ۔ (۹) (ضرورت یا سائز کے اعتبارسے) عمارتوں کی درجہ رفتار میں کمی بیشی ۔ (۱۱)کام کی رفتار (نسبتاً) ۔ (۱۲) تبدیلی کی شرح (گھٹنے یا بڑھنے میں ) ۔

Assessed rate : (معاشیات) مشخصہ شرح : متعینہ نرخ ۔

At all rate : ہر حال میں ۔

At an easy rate : معمولی شرح پر : معمولی قیمت پر۔

At any rate : کسی بھی قیمت پر : ہر حال میں : بہر طور : بہر کیف : کم سے کم ۔

At that rate /this - : اندریں حالات : اس حالت میں : اس حساب سے تو : اگر یہی بات ھے تو ۔

(To go, etc.) at a rate : مسافت اور وقت کے درمیان تناسب کو برقرار رکھتے ہوئے سفر کرنا ۔

Rate : (n) (شکار) کتے کی سرزنش ۔

Rate : (v) (۱) قدر کرنا : اندازہ لگانا (قدر و قیمت کا) ۔ (۲) (زر مبادلہ کی قیمت کا) تعین کرنا : مبادلہ کرنا : قیمت

لگانا؛ شرح معین کرنا ۔(۲) اندازہ کرنا : سمجھنا : شمار کرنا ۔ (۳) (محصول لگانے کے لئے)قیمت مشخص کرنا : مقامی محصول عائد کرنا : محصول عائد کرنا : محصول باندھنا ۔ (۵) (جہاز رانی ) کسی زمرے میں شمار ہونا : کسی درجے میں لکھا ہونا (جہاز کے رجسٹر میں) ۔ (۶) سمجھا جانا؛ شمار کیا جانا : زمرہ میں ہونا : صف میں ہونا : مخصوص جماعت یا صف میں رکھنا : عہدہ دینا ۔ (۷) (تعدادکا) تعین کرنا : جانچنا : شمار میں لانا ۔ (۸) کرایا یا بھاڑا مقرر کرنا ۔ (۹) مقررہ وقت میں گھڑیوں کی رفتار کا گھٹنا : بڑھنا۔ (۱۰) اہل ہونا : لائق ہونا : حقدار ہونا : خصوصی عہدہ : مرتبہ یا درجہ رکھنا۔

**To rate up :** بیمے کی شرح بڑھا کر مقرر کرنا (شخص وغیرہ کے لئے جو غیر معمولی خطرے کا شکار ہو ) ۔

**Rate : (v) [Origin unkn.]** (۱) سرزنش کرنا : دھمکا نا : جھڑکنا : گھڑکنا : ڈانٹنا : تنبیہ کرنا : برا بھلا کہنا : بکنا جھکنا : غصہ کرنا ۔ (۲)غصے سے ڈانٹنا (شکاری کتے اور آدمی وغیرہ کو) ۔

**Rate basis : (n)** جائداد کی وہ قدر یا مالیت جس کی بنیاد بہ سر عدالت یا کمیشن کرایا ، محصول وغیرہ پر مقرر کرتا ھے۔

**Rate of clock : (n)** گھڑی کی چال ۔

**Rate of decay : (n)** (طبیعیات) شرح انحطاط ۔

**Rate of exchange : (n)** (معاشیات) شرح مبادلہ ۔

**Rate of expension : (n)** (طبیعیات) پھیلاؤ کی شرح ۔

**Rate of return : (n)** ریلوے آمدنی کی شرح۔

**Rateability : (n)** دیکھو Ratability

**Rateable/ Ratable : (n)** دیکھو Ratable

**Rateably : (adv.)** دیکھو Ratably

**Ratel : (n) [Du. 'Ratel'.]** (حیوانیات) افریقی بجو : افریقی گھونس: راطِل۔

**Ratepayer : (n)** محصول دہندہ : ٹیکس ادا کرنے والا ۔

**Rater : (n)** (۱) مقررہ (ٹن) وزن کی دوڑ کی کشتی ۔ (۲) مخصوص طبقے یا درجے کا آدمی یا چیز (جیسے جہاز) ۔

**Rath : (n) [Ir. 'Rath'.]** آب و گِل سے بنایا ہوا مکان : خصوصاً آئرستانی قبائلی سرداروں کا مکان جو قلعہ کے طور پر بھی استعمال ہوتا تھا ۔

**Rathe/ Rath : (a) [OE. 'Hraep'.]** (۱) تیز عمل :تیز رفتار : مستعد: خواہش مند : پر جوش : جو شیلا : تیز و تند ۔ (۲)وقت سے پہلے کیاھوا : وقت مقررہ سے پہلے حاصل کیا ہوا ۔ (۳) وقت سے پہلے پک جانے والا پھل : وقت سے پہلے تیار ہونے والا پھل ۔ (۴) (شعر) سویرا(بہ طور صفت) سر آغازی : صبح سویرے : دن کا پہلا پہر : صبح سے متعلق ۔ (۵) کسی بھی وقت کے ابتدائی حصہ سے متعلق : آغاز سال : ابتدائی موسم ۔

**Rathe : (adv.) [OE. 'Harpe'.]** (شعر بول چال ) صبح سویرے : دن کے پہلے پہر میں ۔

**Rather : (adv.) [ME.]** (۱) سویرے : شروع ہی میں : بہ عجلت : جلدی سے : دن کے پہلے پہر میں : موسم یا دن کے پہلے حصہ میں ۔ (۲) مناسب وجہ یا سبب سے ۔ (۳) سابق :اول (اب بول چال) ۔ (۴) پسندیدگی کے ساتھ : پوری تیزی یا خواہش کے ساتھ : مرجح طور پر : زیادہ خوشی سے ۔ (۵) زیادہ صحیح طور پر : بہت ہی درست طریقہ سے ۔ (۶) کسی درجہ میں : کسی حد تک :ایک حد تک : قدرے ۔ (۷) بلکہ ۔ (۸) (روزمرہ) بے شک : یقیناً ۔

**(One) had rather/ (One) would- :** کوئی غالباً اسی لئے ناپسند کرے گا ۔

**The rather :** زیادہ خوشی سے : بہت خوشی سے :خوشی خوشی ۔

**The rather that :** اس لئے بھی کہ : اس لئے اور بھی کہ۔

**Rathe-ripe/ Rath- : (a)** (اب شعر ، بول چال) قبل از وقت آنے والا یا پکنے والا (پھل ، غلہ وغیرہ ) : اگیتی : اگیت : پیش رسیدہ ۔ (۲) دم پذیری : زود رس (پھل) ۔ (۳)(طب) زود بالغ : قبل از وقت بالغ ۔

**Rathe-ripe/Rath- : (n)** قبل از وقت پکنے والا فلر سیب وغیرہ : اگیتا پھل یا میوہ ۔

**Ratherest : (adv.)** زیادہ تر : بالخصوص: خاص طور پر (اب بول چال) ۔

**Rather of the ratherest :** تھوڑا : بہت ہی تھوڑا : مختصر : بے حد مختصر ۔

**Rathskeller : (n) [Gr.]** تہ خانہ ریستوران : ریستوران زیر زمینی ۔

**Ratification : (n)** [med. L. 'Ratificare'.] (۱) تائید : استحکام : توثیق : تصدیق : منظوری : تصویب : قبول ۔ (۲) توثیق؛ تصدیق کرنے کا عمل ۔

**Ratifier : (n)** توثیق کرنے والا : منظوری دینے والا : تصدیق کرنے والا ۔

**Ratify : (v)** [Fr. 'Ratifier'.] (۱) توثیق کرنا : تصدیق کرنا : منظوری دینا : جائز قرار دینا : تائید کرنا : نافذ مان لینا : (قانونی یا آئینی طور پر) : قبول کرنا : تسلیم کرنا ۔

**Ratihabition : (n)** [Late L. 'Ratihabitio'.] (قانون) منظوری : توثیق : تصدیق ۔

**Rating : (n)** (۱) شرح بندی : تشخیص ۔ (۲) (معاشیات) محصول بندی : درجہ بندی (خصوصاً) بلدی شرح محصول : تشخیص بلدی ۔ (۳) (جہاز) درجہ : قسم : حیثیت (جو جہاز کے رجسٹر میں درج ہو ) ۔ (۴) (جہازرانی) ایک درجہ یا حیثیت کے کل اشخاص : طبقہ : درجہ ۔ (۵)(جہاز رانی) قسم کشتی (بہ اعتبار وزن) : تقسیم : درجہ بندی (دوڑ کی کشتیوں کی) ۔ (۶) افراد کی خصوصیات ، رجحانات ، شخصیت اور صلاحیتوں کا ایک خاص سطح پر اندازہ یا تخمینہ ۔ (۷)ریڈیو یا ٹیلیویژن پروگرام سننے والوں کا تخمینہ ۔ (۸)مشین کی طاقت کی حد ۔

**Rating : (n)** جھڑکی : ڈانٹ : ڈپٹ ۔

**Rating area : (n)** (معاشیات) رقبۂ درجہ بندی ۔

**Ratings : (n)** (جہاز رانی ) بحری سپاہی : ایک خاص درجے کے ۔

**Ratio : (n)** [L.] (۱) کسی چیز کی فطرت یا حقیقی بنیاد (خصوصاً) دوسری چیزوں کے مقابلے میں : علت غائی : بنائے منطق: سبب عقلی ۔ (۲) (ریاضیات) نسبت : نسبت حسابی یا عددی : تناسب ۔

**Common ratio :** (ریاضیات) مشترک نسبت ۔

**Extreme and mean ratio :** (ریاضیات) طرفی و وسطی نسبت۔

**Inverse ratio :** (ریاضیات) نسبت معکوس۔

**Ratio and proportion : (n)** (ریاضیات) نسبت و تناسب ۔

**Ratio arm : (n)** (الیکٹرک انجینیئرنگ) نسبتی بازو ۔

**Ratio decidendi : (n)** عدالتی فیصلے کی بنیاد ۔

**Ratiocinate : (v)** [L. 'Ratiociant ratiocinari'.] استدلال کرنا : منطقی بحث کرنا : منطقی قیاس سے کام لینا : استنباط کا عمل کرنا ۔

**Ratiocination : (n)** [L. 'Ratiocinationem'.] استدلال : منطقی بحث : اثبات : استنباط : قوت استدلال : دلیل آوری ۔

**Ratiocinative : (a)** [L.'Ratiocinativus'.] استدلالی : استنباطی : منطقی : فکری : نظیری۔

**Ratiocinator : (n)** استدلال کرنے والا : منطقی کرنے والا ۔

**Ratiocinatory : (a)** دیکھو Ratiocinative

**Ratiocognoscendi : (n)** [L.] صلاحیت کی بنیاد : وہ شے جس کے ذریعہ کسی چیز کو جانا جائے ۔

**Ration : (n)** [L. 'Rationem'.] (۱) خوراک (خصوصاً بری یا بحری فوج کے سپاہی کو) ۔ (۲) (جمع) رسد : آذوقہ : کھانے کا سامان : راشن ۔ (۳) (کھانے یا ایندھن کی) مقررہ مقدار جو ایک بار میں ملے : ایک حصہ ۔ (۴) (راتب) (فوجی گھوڑے کا) ۔

**Ration : (v)** (۱) کھانے پینے کا سامان مہیّا کرنا : راشن کا انتظام کرنا: رسد کا انتظام کرنا : غذا بہم پہنچانا۔ (۲)راشن کی طرح سے تقسیم کرنا : معینہ مقدار میں بانٹنا ۔ (۳)تقسیم کرنا : بانٹنا ۔ (۴) راتب باندھنا یا مقرر کرنا۔ (۵) کمی کے ساتھ استعمال کرنا : کم سے کم میں کام چلانا۔

**Rational : (a)** [L. 'Rationalis'.] (۱) ذی عقل : صاحب خرد : عاقل : ناطق : دانش ور : ذی ہوش : ذی فہم ۔ (۲) معقول؛ معقول پسند : معقول پسندانہ : معتدل :اعتدال پسند(سیاسیات) ۔ (۳) عقلی : استدلالی : معقولی؛ منطقی : فکری : نظری ۔ (۴) (ریاضیات) (مقدار) ناطق (ضد أصم) ۔ (۵) قابل ادراک : قابل حس : محسوس : معلوم : تاثیر پذیر : مدرک ۔ (۶)یونانی اور لاطینی عروض میں چھوٹے بولوں میں نا پاجا سکے ۔

**Rational : (n)** (۱) کوئی بھی چیز جو عقلی و منطقی ہو ۔ (۲) (جمع) دیکھو Rational dress ۔ (۳) منطقی استدلال : عقلی بنیاد : جواز : بنیاد : سبب اصلی ۔

**Rational : (n)** [L. 'Rationale'.] ایک مرصع لباس (سینہ بند ، جو بشپ پہنتا ھے ) ۔

**Rational being : (n)** حیوان ناطق : انسان ۔

Rational dress : (n) معقول لباس (عورتوں کا جو سائیکل چلاتے وقت سائے کی جگہ جانگھیا پہنتی ہیں)۔

Rational faculty/-nature/-power : (n) عقلی صلاحیت : استدلالی لیاقت : فطری صلاحیت۔

Rational function : (n) دیکھو Polynormial (n)

Rational horizon : (n) (علم النجوم) افق حقیقی۔

Rational number : (n) (ریاضیات) عددِ ناطق۔

Rational quantity : (n) (ریاضیات) مقدار ناطق۔

Rational soul : (n) روح جو بدن سے جدا اپنا وجود رکھتی ھے

Rational theology : (n) (دینیات) عقلی دینیات۔

Rational treatment : (n) (طب) حکیمانہ علاج۔

Rationale : (n) [OFr. 'Rationalis'.] (۱) استدلال : توضیح : تبیّن : دلیل اساسی : بریان ۔ (۲) علت غائی : سبب اصلی: بنائے منطقی۔

Rationalism : (n) (۱) (دینیات) مذہبی عقلیت : استدلالیت : مذہب استدلال (یہ نظریہ کہ مذہب کی بنیاد عقل پر ھے)۔ (۲)(فلسفہ) عقلیت (یہ نظریہ کہ علم صحیح کی بنیاد عقل پر ھے)۔ (۳) یہ نظریہ کہ عقل و استدلال بجائے خود علم ھے۔ (۴) دیکھو Functionalism ۔

Rationalist : (n) (۱) (فلسفہ)عقلیت پسند : استدلال پسند : استدلالی: عقلی۔ (۲) (دینیات) معتقد عقلیت : منکر الہام۔

Rationalist : (a) عقلی : استدلال۔

Rationalistic : (a) دیکھو Rationalist

Rationalistical : (a) مذہب استدلال کا : عقلی : استدلالی۔

Rationalistically : (adv.) مذہب استدلال کے مطابق : ازروئے عقل۔

Rationality : (n) [Late L. 'Rationalitas'.] (۱) عقلیت : معقولیت : اعتدال ۔ (۲) نظریۂ عقلیت : استدلالی خیال ۔ (۳)استدلالی رجحان یا رویّہ۔

Rationalization : (n) (۱) عقلی اصول پر منتظم (حرفت کی) : (نفسیات) تاویل : معاش عقلی تنظیم : (دینیات) تصویب۔ (۲) (ریاضیات) غیر اصم مقداروں کی وضاحت۔

Rationalization of industry : (n) (معاشیات) صفت کی عقلی تنظیم۔

Rationalize : (v) (۱) عقلی یااستدلالی بنانا : عقلیت کا رنگ چڑھانا : عقلیت کے مطابق تاویل کرنا : عقلی طور پر تشریح کرنا : بلا تجزیہ اور بر خلاف حقیقت استدلالی بنانا (کسی کام کو)۔ (۲) عقلیت پسند یا عقلی ہونا: استدلال ہونا : عقلیت پسندی برتنا ۔ (۳) (ریاضیات) ناطق بنانا (مقادیرکو)۔ (۴) (معاشیات) معقول اصول پر چلانا : معقول تنظیم کرنا (کسی صنعت کو اتحاد عمل کے ذریعہ) سائنسی اصولوں کو برتنا. (۵) استدلالی طور پر غور و فکر کرنا : عقلی طور پر سوچنا۔

Rationalized observation : (n) معقول مشاہدہ۔

Rationally : (adv.) (فلسفہ) معقولانہ : عقلی طور پر : ازروئے استدلال۔

Rationalness : (n) (فلسفہ) معقولیت :عقلیت۔

Rationing : (n) (سیاسیات) حکیمانہ علاج۔

Ratitate : (n) [L. 'Ratitus'.] (۱) (حیوانیات) نعام : شتر مرغ ۔ (۲) شتر مرغ جیسی کوئی چیز۔

Ratite : (a) [f. L. 'Ratis'.] (طیوریات) نعامیہ خاندان کا جس میں سیمرغ ، ایمو (Emu) وغیرہ شامل ہیں۔

Ratite : (n) ایک قسم کی چڑیا ، جنس نعامیہ میں سے کوئی ایک۔

Ratlike : (a) (۱) چوھے کا یا اس سے متعلق یا اُس کی خصوصیات کا حامل ۔ (۲) مشکل و صورت یا عادات کے اعتبار سے) چوھے جیسا۔

Ratlin(e)/ Ratling : (n) [Origin unkn.] (عموماً جمع) رسّی زینہ : وہ رسّیاں جو جہاز کی طنابوں کے آس پاس لپٹی رہتی ہیں اور سیڑھی کے ڈنڈوں کا کام دیتی ہیں۔

Ratoon / Rattoon : (n) [Sp. 'Retono'.] (نباتیات) اکھوا : ایکھ : پھیز: کن سوا (نیشکر کٹنے کے بعد جو شاخ نس میں پھوٹتی ھے)۔

Ratoon : (v) ایکھ پھوٹنا : کن سوا نکلنا۔

Ratoon crop : (n) (نباتیات) ربّۃ القصب : مُونڈی فصل۔

Rats : (n) (۱) (عامیانہ) لغو : واہیات : خرافات ۔ (۲) ناپسندیدگی : ناراضگی : نفرت وغیرہ کے اظہار کے لئے مستعمل۔

**Ratsbane : (n)** (۱) دیکھو Rat-poison. (۲) مرگ موش : چوہے کی موت : سم الفار ۔ (۳) گیاہ سم الفار : صنوبر الامیر : خضرۃ الشاء۔

**Ratsbaned : (a)** وہ چوہا جسے زہر دیا گیا ہو ۔

**Rattan/Ratan : (n)** [Malay 'Rotan'.] (۱) (نباتیات) بید : نخل ہندی: خیز ران ۔ (۲) شرق الہند کی کھجور سے مشابہ بیل۔ (۳)چوب بید : عصائے خیز ران ۔

**Rattan cane : (v)** (۱) چوب بید سے بنانا ۔ (۲) عصائے بید سے تنبیہ کرنا ، مارنا ۔ (۳) چوب بید سے مضبوط کرنا یا کسنا۔

**Ratteen : (n)** [F. Ratin'. Origin unkn.] (۱) موٹے اور کھردرے اونی کپڑوں میں سے کوئی ایک : ایک قسم کا موٹا اونی کپڑا ۔ (۲) (اب تاریخ) اس قسم کے کپڑے کا ٹکڑا ۔

**Ratten : (v)** (کاریگر کے) اوزار توڑنا : کل بگاڑ دینا (لڑائی جھگڑے میں) : اوزار چرا لینا ۔

**Rattener : (n)** اوزار بگاڑ دینے والا : توڑ دینے والا : چرا لینے والا ۔

**Rattening : (n)** [Origin Obsc.] اوزار : مشین وغیرہ توڑنے یا خراب کرنے کا عمل (کاریگروں پر دباؤ ڈالنے کے لئے) ۔

**Ratter : (n)** چوہا پکڑنے والا خصوصاً کتا بلّی وغیرہ ۔

**Ratting : (n)** (۱) کسی جماعت سے نکل جانا : کسی اصول کو ترک کر دینا ۔ (۲) چوہے پکڑنا یا چوہے کو مار ڈالنا ۔

**Rattish : (n)** چوہے جیسا ہونا یا چوہے کی خصوصیات رکھنا ۔

**Rattle : (n)** (۱) جھنجھنا : ٹیٹری : تڑ تڑ : تڑتڑ گاڑی (بچوں کے کھیلنے کی گاڑی جس میں سے آواز نکلتی ہے ) ۔ (۲)ناگ چکی (سانپ کی دم کے حلقے جن سے آواز نکلتی ہے) ۔ (۳) (نباتیات) شخشخیہ (درخت جن کے بیج تیار ہونے پر خول میں آواز دینے لگتے ہیں): گل تاج خروس ۔ (۴)کھڑ کھڑاہٹ : گڑ گڑاہٹ : دھڑ دھڑاہٹ : غل غپاڑا : ہنگامہ : شور و غوغا : ہپّا ہو ۔ (۵) بک بک : بکواس: ٹرواس : ٹرٹر : یاوہ گوئی ۔ (۶) بکّی : ٹرّو : یاوہ گو (جس کی زبان قینچی کی طرح چلتی ہے)۔ (۷)(طب) جنبشہ : خر خر : خس خس سینہ ۔ (۸) (موسیقی) پائل (جس سے رقص کے دوران آواز نکلتی رہتی ہے ) ۔

**Death rattle :** عالم نزع کی خر خراہٹ ، غرغراہٹ وغیرہ ۔

**Rattle : (v)** [ME. 'Ratelen'.] (۱) دھڑ دھڑ کرنا یا ہونا :کھڑ کھڑانا : دھڑ دھڑانا : کھڑ کھڑ کرنا : کھٹکھٹانا : کھٹ کھٹ کرنا ۔ (۲) بکے جانا : تڑ تڑ گفتگو کرنا : بڑ بڑ لگانا : قینچی کی طرح زبان چلانا : یاوہ گوئی کرنا : بکواس کرنا : ٹرّاتے رہنا ۔ (۳) بے تحاشا چلانا : سر پٹ دوڑنا : بے تحاشا دوڑنا :(گھوڑے کا) کھڑ کھڑ کرتے ہوئے چلنا: دھڑام سے گرنا ۔ (۴) جھنکارنا : کھڑکھڑانا : چھن چھن کرنا (تلوار زنجیر وغیرہ کا) ۔ (۵) فرّاٹے بھرنا ۔ (۶)جھنجھوڑنا : چونکانا ۔ (۷) (عامیانہ) چونکا دینا: مضطرب کرنا : بے چین کرنا : گھبرا دینا : ڈرا دینا ۔ (۸)دوڑانا : تیزی سے آگے بڑھانا ۔(۹) سانپ کی دم سے نکلنے والی آواز جیسی آواز نکالنا ۔ (۱۰) جنبش کرن : تحریک دینا : مرتعش کرنا : ہلانا : مشتعل کرنا ۔ (۱۱) جغجغہ کی آواز نکلنا :خر خرانا ۔ (۱۲) جھڑکنا : ڈپٹنا : دھمکانا : سرزنش کرنا : گوشمالی کرنا : تنبیہ کرنا ۔ (۱۳) جانچنا : پرکھنا ۔ (۱۴) (موسیقی) زور زور سے باجا بجانا (خصوصاً پیانو) ۔ (۱۵) (کھیل کود میں) بری طرح پیچھا کرنا : شکست دے دینا ۔

**Rattle : (v)** رسی سے باندھنا (جہاز یا بادبان وغیرہ کو) (عام طور پر Down کے ساتھ مستعمل ) ۔

**Rattle-bag : (n)** کھڑکھڑ تھیلا ۔

**Rattle-bags/ -Bladder : (n)** کھڑکھڑ پھکنا ۔

**Rattle-bones : (n)** ہڈیوں کا ڈھانچہ (آدمی یاجانور) لاغر و نحیف (آدمی یا جانور) ۔

**Rattle-box : (n)** (۱) کھڑکھڑ صندوق (کھلونا جس میں سے ایک قسم کی آواز نکلتی ہے ) : بندوق نما کھلونا ۔ (۲) (طب) جغجغہ ۔ (۳) (نباتیات) شخشخیہ ۔

**Rattle-brain : (n)** تہی مغز : کوڑھ مغز : بے عقل : گاؤدی (آدمی) ۔

**Rattle-brained : (a)** تہی مغز : کوڑھ مغز : بے عقل ۔

**Rattle-head : (n)** دیکھو Rattle-brain

**Rattle-pate : (n)** دیکھو Rattle-brain

**Rattle-trap : (n)** (۱) کھڑکھڑیا ( پرانی گاڑی وغیرہ) ۔ (۲) (جمع میں) اٹرم سٹرم چیزیں : الّم غلّم چیزیں : کاٹھ کباڑ ۔

**Rattle-trap : (a)** ہلنے ڈولنے والی (شے) کھڑ کھڑ کرنے والی (چیز)۔

**Rattler : (n)** کھڑکھڑ کرنے والا : کھٹ کھٹ کرنے والا وغیرہ ۔ (۲)نادر نمونہ : بڑھیا چیز : بڑھیا نمونہ ۔ (۳) (امریکا) دیکھو Rattlesnake ۔ (۴) دیکھو Rattle-brain ۔

Rattles : (n) (طب) ورم حنجرہ : گھنگرو : خس خس سینہ ۔

Rattlesnake : (n) مار زنگی : ذات الا جراس : ٹیڑیا : امریکا کا ایک زہریلا سانپ جس کی دم سے چکّی کی سی آواز نکلتی ھے : چکی ناگ : ابو جرس ۔

Rattlesnake-fern : (n) ایک قسم کا انگوری پودا : انگوری پودا : عنبی پودا۔

Rattlesnake-grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Rattlesnake(s) master : (n) (۱) سانپ کے زہر کا تر یاق : تریاق ۔ (۲)کوئی بھی پودا جس سے سانپ کے زہر کا علاج کیا جاتا ھے ۔

Rattlesnake-plantain : (n) تین ثعلبی پودوں میں سے کوئی ایک ۔

Rattlesnake-root : (n) ایک خاص قسم کے پودے کی جڑ : اس پودے کی جڑ جس کے بارے میں کہا جاتا ھے کہ اس کے چرنے سے گائے زیادہ دودھ دیتی ھے : خشیشۃ الحلب کی جڑ : شیرزا (پودے کی) جڑ ۔

Rattlesnake-weed : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Rattlesnake-wort : (n) دیکھو Rattlesnake-root

Rattling : (a) [Late. ME.] (۱) کھڑ کھڑانے والا : کھڑ کھڑاہٹ پیدا کرنے والا ۔ (۲) تیز : تند (رفتار) : آندھی وغیرہ ۔ (۳) نہایت عمدہ (شے) : بے انتہا خوبصورت (آدمی) ۔

Rattlingly : (adv.) کھڑ کھڑاہٹ کے ساتھ : عمدگی سے ۔

Ratton : (n) [ME.] (بول چال) چوہا : جنگلی چوہا ۔

Ratty : (a) (۱) چوھے کی خصوصیت کا۔ (۲) چوھے جیسا : موشی: مانند موش ۔ (۳) (عامیانہ) چڑ چڑا : بد مزاج : ذلیل : کمینہ ۔

Ratwa : (n) [Nepali 'Ratua'.] ایک قسم کا چھوٹا سا ایشیائی ہرن : چکارا ۔

Raucid : (n) [L. 'Raucus+ id'.] دیکھو Roucous

Raucity : (n) [L. 'Raucitas'.] (طب) گلو گرفتگی : بیٹھی ہوئی آواز۔

Raucous : (a) [L. 'Raucus'.] (۱) ناہنجار :نابکار : بیہودہ ۔ (۲) گلوگرفتہ: بیٹھی ہوئی (آواز) ۔

Raucously : (adv.) (۱) بیہودگی کے ساتھ ۔ (۲) گلو گرفتگی کے ساتھ۔

Raucousness : (n) (۱) بیہودگی ۔ (۲) گلو گرفتگی ۔

Raughty : (n) دیکھو Rorty

Rauk : (v) [Alter of Rake.] (۱)(بول چال) کھرچنا: چھیلنا : نوچنا ۔ (۲) خوشہ میں لانا : بھڑکانا : ٹھیلنا : دھکا دینا :(خواہ مخواہ) گھسانا ۔

Rauli/ Rauli-beech : (n) [Amer. Sp.] چیلی کا ایک چوبی درخت ۔

Raun : (n) [ME. 'Rawne.'] (۱) مچھلی وغیرہ کے انڈے ۔ (۲) مادہ مچھلی ۔

Raunchy : (a) [Origin unkn.] معمول کے معیار سے نیچے گرا ہوا : پھوہڑ : بے سلیقہ ۔

Ravage : (n) [f. 'Ravage (v).] (۱) ویران کرنے کا عمل : انہدام: تاخت و تاراج ۔ (۲) تباہی : تباہ و برباد : نقصان عظیم : (جمع) خرابی کے آثار ۔

Ravage : (v) [Fr. 'Ravager'.] (۱) پامال کرنا : تاراج کرنا : ویران کر دینا : اجاڑنا : غارت کرنا (ملک کو) ۔ (۲) تباہی ڈالنا : لوٹ مار کرنا : نقصان عظیم سے دو چار کرنا ۔

Ravager : (n) پامال کرنے والا : غارت کرنے والا : تباہی مچانے والا ۔

Rave : (n) [Origin unkn.] (۱) گاڑی کی باڑ : کھڑا : جنگلا ۔ (۲) (جمع) گاڑی کی گودی : مچان (جس سے گاڑی کی گنجائش زیادہ ہو جائے ) ۔

Rave : (n) (۱)(بول چال) پر جوش تبصرہ ۔ (۲)(عامیانہ)پارٹی ۔

Rave : (v) [Late.ME.] (۱) چیخنا : چلانا : ہانك مارنا : چلا کر بولنا ۔ (۲) (سمندر یا طوفان کا) فراٹے مارنا : شائیں شائیں کرنا : بہت ہی زور دار ھونا : بھیانك ھونا : گرجنا ۔ (۳) تعریف کے پل باندھنا : سر دھننا : مبالغہ آرائی کرنا ۔ (۴) مبالغہ آرائی کے ذریعہ ایك خاص حالت میں لانا ۔

Rave review : (n) پر جوش تبصرہ ۔

Ravel : (n) (۱) الجھن : پیچیدگی : عقدہ : الجھیڑا ۔ (۲) الجھاوا : پیچ : گرہ : گانٹھ ۔ (۳) (بل کھلا) تار : دھاگا جس کے سرے کے بٹ کھلے ہوئے ہوں: پیچ دار دھاگا ۔

Ravel : (n) [Origin unkn.] باڑ : کٹہرا : جنگلا ۔

**Ravel : (v) [Du.'Ravrafelen'.]** (۱) پھنسنا : الجھنا : الجھانا : پیچیدہ بنانا : پر پیچ ہونا ۔ (۲) ادھڑنا : ادھیڑنا : پیچ یا بٹ کھولنا یا کھلنا : گھس کر کھل جانا یا کھولنا ۔ (۳)سلجھانا : تار تار الگ کرنا : پیچ نکالنا : عقدہ کھولنا۔ (۴)گرہ لگانا : پیچ ڈالنا ۔

**Ravelin : (n) [It. 'Ravellino'.]** (۱) (فوج) بیرونی دمدمہ : مورچہ (خندق قلعہ کے باہر جسے زاویہ نما اور دورخ رکھ کر بناتے ہیں ) ۔

**Raveller : (n)** الجھانے والا : پھنسانے والا : پیچیدہ کرنے والا ۔

**Ravelling : (n)** مورچہ سازی : بنی ہوئی کپڑے کا دھاگا ۔

**Raven : (n) [OE. 'Hraefn'.]** (۱) پہاڑی کوّا : پربت کاگ : غراب : سیاہ کاگ ۔ (۲)جھنڈے وغیرہ پر بنی ہوئی غرابی تصویر ۔ (۳) جھنڈا جس پر غرابی تصویر بنی ہوئی ہو۔

**Raven : (a)** (۱) کوے کے رنگ کا: کوے کے مشابہ ۔ (۲) سیاہ تاب: سیاہ فام : آبنوسی : چمکیلا سیہ : تیلیا سیاہ ۔

**Raven : (v) [OF. 'Raviner'.]** (۱) لوٹتے پھرنا : ڈاکے مارنا : غارت گری کرنا ۔ (۲) تاک لگانا : داؤں کرنا (شکار یا لوٹ کے لئے) : مال غنیمت یا شکار کی تلاش میں چکر لگانا ۔ (۳)بڑے بڑے لقمے مارنا : نگلنا : ہڑپ کر جانا : (کنگلوں کی طرح) نوالے مارنا ۔ (۴) (کنگلوں کی طرح) بھوکا ہونا : (کسی چیز کا) بھوکا ہونا : خواہش مند ہونا : طلب گار ہونا ۔

**Raven-duck/ Raven's duck : (n) [G. 'Rabentuch'.]** پلاس : کرمچ کی ایک قسم ۔

**Raven standard : (n)** جھنڈے پر بنی ہوئی غرابی تصویر ۔

**Raven-stone : (n) [G. 'Rabenstin'.]** سولی : پھانسی کاتختہ ۔

**Ravenala : (n) [L.]** ایک قسم کا چوبی پودا (مڈغا سکر) ۔

**Ravening : (a)** غارت گری کرنے والا: تاک لگانے والا : ہڑپ کر جانے والا ۔

**Ravenous : (a) [Late. ME.]** (۱) حریص : لٹیرا : غارت گر ۔ (۲) بے حد بھوکا : کال کا مارا : بھوک سے بیتاب : بھکڑ۔ (۳) ندیدوں کی سی : شدید : سخت ۔ (۴) در پے شکار (جانور ) ۔

**Ravenously : (adv.)** ندیدوں کی طرح : حریصانہ طور سے ۔

**Ravenousness : (n)** شدید گرسنگی: بے انتہا بھوک : ندیدہ پن : کنگال پن وغیرہ ۔

**Raver : (n)** (۱) چیخنے والا : چلّانے والا ۔ (۲) مبالغہ آرائی کرنے والا ۔

**Ravin/ Raven : (n) [Fr. 'Ravine'.]** (شعر و خطابت) قزاقی : غارت گری : لوٹ مار ۔ (۲) شکار مار کر کھانا : شکار گری : درندگی ۔ (۳) مال غنیمت ۔

**Beast of ravin :** شکاری جانور : درندے ۔

**Ravine : (n)** (پہاڑ کا) نالا : گھاٹی :کہنائے (کوہ +نالے ) : تنگ وادی : ثغارہ : تنگ درہ ۔

**Raving : (a)** بڑ : ہذیاں : خصوصاً جنون۔

**Ravingly : (adv.)** بڑ ہانکتے ہوئے : ہذیاں بکتے ہوئے ۔

**Ravioli : (n) [It.]** لحمی یا میوہ جاتی غذا ۔

**Ravish : (v) [Fr. 'Raviss'.]** (۱) بھگا لے جانا : چھین کر لے جانا : زبردستی لے لینا ۔ (۲) (نظر سے) دور کرنا: نہاں کرنا : (دنیا سے) لے جانا ۔ (۳) زنا بالجبر کرنا : عصمت دری یا آبرو ریزی کرنا ۔ (۴) (نفسیات) خوشی سے بے خود ہونا : وجد کرنا : وجد میں لانا : مسرت سے معمور کر دینا : خوشی سے باغ باغ کر دینا ۔

**Ravisher : (n)** زانی : زنا بالجبر کرنے والا : عصمت دری کرنے والا ۔

**Ravishing : (a)** وجد آور : مسرت بخش : سر ود آگیں ۔

**Ravishingly : (adv.)** وجد آورانہ ۔

**Ravishment : (adv.)** زنا بالجبر: عصمت دری : وجد: سرور: بے خودی: کمال مسرت : فرط طرب ۔

**Ravison : (n) [Fr.]** سرسوں وغیرہ کی معمولی قسم کا بیج ۔

**Ravissant : (n) [Fr.]** وجد آور : سرود بخش ۔

**Raw : (a) [OE. 'Hreaw'.]** (۱) ناپختہ : نارسیدہ : خام : ادھ کچری : ادھ پکا ۔ (۲) خام (اجناس وغیرہ ) ۔ (۳) ناتراشیدہ: بے خرادا : بے صیقل : ناتمام : ادھورا (صناعی کے اعتبار سے) : غیر دباغت شدہ (چمڑا وغیر) ۔ (۴) ناتجربہ کار: اناڑی : نو آموز ۔ (۵) کھال اترا : چھلا ہوا : دکھتا ہوا ۔ (۶) سرد : سیلا : مرطوب ۔ (۷) (طرز بیان) گنواروں کا سا : سخت نا معقول : بہت بھدا : بے ہنگم ۔ (۸) ہلکا

زخم : خراش : چھلن (خصوصاً گھوڑے کی کھال کی) ۔ (۹) غیر محلول : اسپرٹ : ناصاف (تیل) : نا پختہ اور نا صاف (غلہ) : بے رنگ خام تیل ۔ (۱۰) غیر مہذب وحشی : غیر مزروع (شاذ) ۔ (۱۱) بے ترتیب یافتہ اور اناڑی (خصوصاً فوجی جسے جنگ کے محاذ پر بھیج دیا جائے) ۔ (۱۲) غیر ملبوس : غیر ملفوف : عریاں : کھلا ہوا ۔ (۱۳) غیر منہضم : غیر تصحیح شدہ ۔ (۱۴) فحش: غیر شستہ ۔

On the raw : کھال چھلا ۔

To touch (a person) on the raw : دکھتی رگ پر انگلی رکھنا ۔

The raw : خام (کوئی بھی شے ، حالت، کیفیت) ۔

Raw : (v) [ME. 'Rawen'.] خام ہونا : زخم لگانا : چمڑا چھیلنا یا اتارنا : زخز ہونا : ناپختہ کرنا ۔

Raw-boned : (a) موٹھرا : ہڈیاں نکلا : لاغر : استخوانی : پوست و استخواں والا ۔

Raw-bones : (n) ڈھانچہ : آدمی کا پنجر ۔

Raw-deal : (n) غیر اخلاقی رویہ : نامنصفانہ برتاؤ ۔

Raw-edge : (n) کھر درا کنارا : کور وغیرہ (خصوصاً کپڑے کا) ۔

Raw-head : (n) (۱) ہوا : پنجر ۔ (۲) مردے کا سر اور دو متقاطع ہڈیاں جو موت یا خطرے کی علامت کے طور پر بنا دیتے ہیں ۔

Raw-hide : (n) (۱) غیر دباغت شدہ چمڑا : بے کمایا ہوا چمڑا ۔ (۲) اس کی رسی یا چابک ۔

Raw-material : (n) خام شے : خام مواد ۔

Raw-milk : (n) بے صاف کیا ہوا دودھ ۔

Raw-silk : (n) خام ابریشم ۔

Raw-water : (n) ناصاف پانی : ناجوشیدہ پانی ۔

Rawalpindi : (a) راولپنڈی (پاکستان) کا یا اس سے متعلق : راولپنڈی طرز وضع کا ۔

Rawin : (n) [Rander+ wind.] راڈار سے بیلون کے تعاقب کی سن گن ۔

Rawish : (a) نیم خام : نیز پختہ : ادھ کچرا : نسبتاً خام ۔

Rawly : (adv.) بہ حالت خام : خام کرنے یا بنانے یا ہونے کے طور پر ۔

Rawness : (n) [ME. 'Rawnesse'.] خام ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Rax : (v) [ME.] ناصاف پانی : ناجوشیدہ پانی ۔

Ray : (n) [Fr. 'Rai'.] (۱) شعاع : کرن : ضو ۔ (۲) خط شعاعی : شعاع : رَو (حرارت ، روشنی وغیرہ کی) ۔ (۳) (استعارہ) روشنی : چمك : جھلك (امید وغیرہ کی) ۔ (۴) نیم قطر ۔ (۵) ہم مرکز خطوط : مرکز خاصیتہ خطوط : خط مستقیم ۔ (۶) (نباتیات) کرن : (پھول کی) رگ شعاعی : عروقی کرن : ریشك : گل شعاعی ۔ (۷) (حیوانیات) ستارہ ماہی (Star fish) کا ایك قوسی حصہ یا قاش : رے مچھلی : ماہی چہار گوش ۔ (۸) (حیوانیات) پَرا ۔ (۹) (شاعری) آنکھوں کا دیدہ : روشنی نگاہ : نظر : خط نگاہ ۔

Ray : (n) [E. 'Raie'.] شعاعیہ : شارك مچھلی سے مشابہ سمندر کی بڑی مچھلیوں کا ایك خاندان : رائیہ (ماہی) ۔

Ray : (n) [ME. 'Raye'.] دھاری دار اونی کپڑا (جو تیرھویں صدی سے سولہویں صدی تك استعمال کیاجاتا تھا) ۔

Ray : (n) [ME. short of 'Arra, Array.'] صف یا عہدہ (فوجیوں کا) ۔

Ray : (v) [L. 'Radiare'.] کرن پھوٹنا یا نکلنا : جھلکنا : جھلك نظر آنا : روشن ہونا : ضو پڑنا : ضو ڈالنا : شعاع ڈالنا : چمکنا : شعاع دار ہونا : چمکانا ۔

Ray : (v) [ME.] صف بند کرنا یا ہونا : لباس پہنانا یا پہننا ۔

Ray-filter : (n) دیکھو Colour filter

Ray-flower/-floret : (n) (نباتیات) کرن پھول : گلِ افتاب : گل شعاعی ۔

Ray-grass : (n) ایك قسم کی گھاس : ریئی : چمن انگلیسی ۔

Ray-gun : (n) مستقبل کا ایك مفروضہ ہتھیار جس سے مخصوص قسم کی مہلك شعاع خارج ہو گی ۔

Raya/ Rayah : (n) [Turk 'Raiyye'.] (ترکی سلطنت کی) غیر مسلم رعایا : ذمّی ۔

Rayless : (a) (۱) بے نور : بے شعاع : تاریك ۔ (۲) (وہ شے) جس سے کسی قسم کی شعاع نہ نکلے ۔ (۳) شعاعی روشنی کے علاوہ ۔ (۴) غیر شعاعی : مانند غیر شعاعی ۔

Raylessness : (a) بے شعاعی ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Raylike : (a) مانند شعاع : مثل نور ۔

Rayon : (n) [Fr.] مصنوعی ریشم : نقلی ریشم : ریشم نما: مصنوعی ریشم کا تجارتی نام : ریعاں ۔

Rayonne : (a) [Fr.] (نقابت) (مار کا دار ڈھال کی سطح) جس میں باری باری نکیلے ابھار اور نشیب ہوں۔

Rayonnent : (a) [Fr.] شعاعی؛ شعاع دار : شعاعی خطوط والا؛ تاباں؛ منور : روشن ۔

Rays : (n) شعائیں : اشعہ ۔

Active rays : (طبیعیات) کیمیائی شعاعیں ۔

X- Rays : لا شعاعیں ۔

Raze : (v) [Var. of Rase.] (۱) چھیل ڈالنا : چھیلنا : خاک کر دینا : صاف کر دینا : اڑا دینا : محو کر دینا : مٹا دینا : نسبتاً منسیا کرنا ۔ (۲) مسمار کرنا : زمین کے برابر کر دینا : ڈھا دینا : منہدم کر دینا ۔ (۳) ہٹا دینا : منتقل کر دینا : بھگا دینا ۔ (۴) جڑ سے اکھاڑ پھینکنا : گرا دینا ۔

Raze to the ground : خاک میں ملا دینا ۔

Razee : (n) [Fr.'Rase(e)'.] (جہاز رانی) جریمہ : عرشہ اترا جہاز : بے عرشہ کا جہاز ۔

Razee : (v) جہاز کا عرشہ اتروا دینا : (جہاز کو) عرشوں کی تعداد کم کرکے نیچا کر دینا ۔

Razor : (n) [OFr.'Rasor'.] تیز دھار کاآلہ خصوصاً بال تراشنے کے لئے : استرا : موتراش : بال تراش : مسوس ۔

On the razor's edge : خطرناک حالت میں : غیر اختیاری حالت میں ۔

Occum's razor : ولیم آف آکم(Occum) کے فلسفۂ اسمیت (فلسفۂ اسمیت کا یہ مسئلہ کہ کلیات یا مجرد تصورات کا فقط نام ہی نام ہے اور یہ حقیقی وجود نہیں رکھتے) کا بنیادی اصول ۔

Razor : (v) استرے سے چھیلنا یا صاف کرنا : استرا چلانا : استرا پھیرانا : مونڈنا (استرے وغیرہ سے) ۔

Razor-back: (n) (۱) استرا پشت (جس کی پشت استرے کی دھار جیسی ہو) (۲) وہیل مچھلی (جس کے پَر (fin) پشت پر ہوتے ہیں اور دھار دار ہوتے ہیں) ۔ (۳) سور کا بچہ یا سور (جس کی ریڑھ پر تیز رونگٹے ہوتے ہیں)۔

Razor-backed : (a) استرانیت کا یا اس سے متعلق : استرے کی تیز دھار جیسی پشت والا ۔

Razor-bill : (n) امریکا اور یورپ کے ساحلی علاقوں میں پائے جانے والا آک (Auk) جس کی چونچ تیز اور نوکیلی ہوتی ہے : آک ۔

Razor-billed : (a) (حیوانیات) موسیہ : تنگ و تیز منقار آک : مبوسی : استرمنقار ۔

Razor-bridge : (n) پُل صراط ۔

Razor-calm : (n) دو دھاری صدف جس کا خول لمبا اور پتلا ہوتا ہے۔

Razor-dazzle : (n) [Origin U.S.] (۱) (عامیانہ) چہل پہل : گھما گھمی : ریل پیل : رونق : رنگ رلیاں ۔ (۲) چرخ ہنڈولا؛ چکّر جھولا ۔

Razor-edge : (n) (۱) دھار : باڑھ ۔ (۲) سلامی کوہان کی چٹان : استرا پشت چٹان ۔ (۳) نازک موقع : وقت صعب : شدید خطرہ ۔ (۴) واضح حد فاصل : خط فاصل (ارضیات) ۔ (۵) (ارضیات) موسیہ چٹان : تیز پشتہ کوہ ۔

Razor-fish : (n) ایک قسم کا بڑا گھونگا : صدف موسیہ : گھونگا : گھونگ ۔

Razor-grass : (n) ایک قسم کی ہندوستانی گھاس جس کی پتیاں دھار دار ہوتی ہیں : دھار دار سوان ۔

Razor-grinder : (n) (۱) چمروٹی : چمروٹا : مسلّی : سان : پتھری : وہ چیز جس پر استرے کی دھار تیز کی جاتی ہے ۔ (۲)(حیوانیات) بہت ساری چڑیوں کے نام ۔ (۳)آسٹریلیا کی ایک چڑیا : مگس خور چڑیا ۔ (۴) (بول چال) ایک قسم کی ابابیل (جس کے متعلق مشہور ہے کہ وہ رات میں بکریوں کادودھ پی جاتی ہے اسے انگلش میں (Night jar) بھی کہتے ہیں ۔ (۵) (بول چال) زمزمہ پر دار لٹا وغیرہ ۔

Razor-paper : (n) وہ کاغذ جس پر استرے وغیرہ کو تیز کرتے ہیں ۔

Razor-paste : (n) لیٹی جیسا یا سفوف شے جسے استرا تیز کرنے والی مشین کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Razor-shell : (n) صدف موسیہ کا خول: گھونگے وغیرہ کابیرونی خول.

**Ready reckoner : (n)** حساب نما؛ حاضر حساب (وہ کتاب جس میں عام کاروبار کے حسابات لگے لگائے تحریر ہوتے ہیں) ؛ (ریاضیات) زود شمار ۔

**Ready room : (n)** وہ کمرہ جس میں ہوا باز پرواز کے حکم کا انتظار کرتے ہیں ۔

**Ready solubility : (n)** (کیمیا) آسان حل پذیری ؛ آسان تحلیل ؛ بلا دقت حل پذیری ۔

**Ready to (one's) hand(s) /-hand : (n)** (۱) آسان ؛ ہلکا ۔ (۲) نقد ؛ نقدی ۔

**Ready-to-wear :** دیکھو Ready-made (n)

**Ready-written : (a)** (نفسیات) حاضر جواب ؛ طبّاع ؛ ذہین ؛ ہوشیار ۔

**Reagency : (n)** (کیمیا) قوت ردّ عمل ؛ ردّ عمل ؛ تاثیر پذیر ؛ اثر آفرینی ؛ تعاملیّت ۔

**Reagent : (n)** (۱) (کیمیا) موثر ؛ عامل ؛ متعامل شے ؛ کاشفہ ؛ کاشفۂ معرّف ۔ (۲) اثر پذیر شے یا قوت ؛ اثر آفرین شے یا قوت ۔ (۳) (نفسیات) معمول ؛ جس پر نفسیاتی تجربہ کیا جائے ۔

**Reaggravation : (n)** [med. L. 'Reaggravatio'.] (کلیسائی) وہ دوسری چیتاؤنی جو کسی شخص کو کلیسائی حقوق سے محروم کئے جانے سے پہلے دی جاتی ہے ۔

**Reaks : (n)** [Origin unkn.] شوخی آمیز فریب ؛ دست انداز شوخی ؛ شرارت ؛ دل لگی بازی ؛ کلیل ۔

**Real : (n)** [Sp.] (۱) ریال ؛ ایک زر حساب سوا چھ پینس کے برابر (صرف حساب میں استعمال ہوتا ہے ، کوئی سکہ نہیں ہے) ۔ (۲) ہسپانوی دوانّی ، تقریباً ڈھائی پینس کی ۔ (۳) عربی ، ایرانی سکّہ ۔

**Real : (a)** [OFr. 'Real, Reel'.] (۱) حقیقی ؛ واقعی ؛ موجود ؛ زندہ ؛ غیر مصنوعی؛ اصلی ؛ خارجی؛ سچا ؛ کھرا ۔ (۲)طبیعی؛ صحیح ؛ درست ؛ راست ؛ ٹھیک ۔ (۳) (قانون) (جائداد) غیر منقولہ ؛ (مال) غیر منقولہ یا اصلی جائداد ؛ حقیقی جائداد ؛ حقیقی جائداد سے متعلق ۔ (۴)(فلسفہ) موجود (بالذت)؛ واقعی ؛ حقیقی (ممکن اور واجب کی ضد ) ۔ (۵) (ریاضیات) حقیقی ؛ اصلی ۔ (٦) حقیقی (حالت) ؛ اصلی (کیفیت) ؛ حقیقی (بنیاد)؛ حقیقی (واقعہ) ۔ (۷)غیر مشکوک ؛ غیر ظنّی ؛ غیر مفروضہ ؛ غیر زبانی ؛ غیر رسمی ۔ (۸) احساسات و جذبات سے آزاد ؛ غیر جذباتی ؛ غیر محسوس ۔ (۹)اشیاء کا یا اس سے متعلق ۔ (۱۰) فلسفہ وجودیت کا یا اس سے متعلق ۔ (۱۱) فطرتی ؛ قدرتی ؛ بنیادی ۔ (۱۲) اُجرت جو حقیقی خرید پر مبنی ہے ۔

**Chattels real :** دیکھو Chattel

**The real :** وجود حقیقی ؛ (فلسفہ) عالم خارجی ؛ حقیقت ؛ موجود (فی الخارج) ؛ محسوس (اشیاء) ۔

**The real thing :** اصلی چیز ؛ حقیقی شے ؛ (نقلی نہیں) (عامیانہ) صحیح چیز ؛ اصلی سامان ۔

**Real : (adv.)** (۱) در اصل ؛ فی الواقع ؛ اصل میں ؛ صحیح طریقے سے ۔ (۲) دیکھو Really ۔

**Real account : (n)** حقیقی جائداد ؛ حقیقی ذمہ داری ؛ اصل حساب ۔

**Real action : (n)** قانونی اقدام خصوصاً جائداد کو قبضہ میں لینے کے لئے ۔

**Real cost : (n)** حقیقی لاگت ۔

**Real definition : (n)** حقیقی تعریف ؛ کسی چیز کا خلاصہ ؛حقیقی بیان ۔

**Real estate : (n)** وہ جائداد جو مرنے والے کے حقیقی وارثوں میں تقسیم ہوتی ہے ؛ جائداد غیر منقولہ ۔

**Real image : (n)** (بصریات) حقیقی شبیہ ۔

**Real number : (n)** (ریاضیات) عدد حقیقی ۔

**Real property : (n)** (قانون) جائداد غیر منقولہ ۔

**Real representative : (n)** حقیقی وارث ؛ حقیقی جانشیں ۔

**Real subject : (n)** منطقی موضوع ۔

**Realgar : (n)** [med. L.] (کیمیا) لال ہڑتال ؛ رہج احمر ؛ رہج الفار ؛ مینڈھل (ایک قسم کا زہر جو آتش بازی میں کام آتا ہے)؛ سلفر ؛ آرسینک ۔

**Realia : (n)** [L.] (۱) (فلسفہ) اشیائے حقیقی ؛ حقائق ۔ (۲) وہ کاروائیاں جو استاد تدریسی اور حقیقی زندگی میں تال میل پیدا کرنے کے لئے کرتا ہے ۔

**Realism : (n)** (۱) (فلسفہ) حقیقت ؛ حقیقت کلیّات ؛ وجود کلیات ؛ عقیدۂ وجود ؛ وجودیت (یہ عقیدہ کہ ہر نوع کے کلّی تصورات جنہیں اسمائے کلی ظاہر کرتے ہیں ، خارج میں

Self-realization : (نفسیات) درک ذات : تحقّق ذات ۔

Realize : (v) (۱) (کسی امید یا منصوبے کا) عمل میں لانا : عملی جامہ پہنانا : کر دیکھنا : حقیقی بنانا : بروئے کار لانا : پورا کرنا : واقعیت کا رنگ پیدا کرنا : حقیقت کو دکھانا : حقیقت میں تبدیل کرنا : ہو بہو نقشہ کھینچ دینا : پوری طرح سمجھنا : پورا اندازہ کرنا : ذہن نشیں ہونا : حقیقت میں بدل دینا : بالقوی کو بالفعل کرنا یا بنانا ۔ (۲) (جائداد ، تمسکات وغیرہ کو) بیچ کر روپیہ کھڑا کرنا ۔ (۳)(دولت) سمیٹنا : (روپیہ) بٹورنا : جمع کرنا: (نفع) حاصل کرنا : فراہم کرنا : کمانا : وصول کرنا ۔ (۴) مول پانا : (کسی خاص) قیمت پر اُٹھانا : بکنا ۔ (۵)(خیال کو) حقیقت بنانا : حقیقی بنا کر پیش کرنا۔ (۶) گرفت میں لینا یا سوچنا (مثل حقیقت) : واضح طور پر سمجھنا یا اخذ کرنا : باخبر ہونا ۔ (۷) (امریکا) (کسی چیز کا) واقعی تجربہ رکھنا ۔ (۸) جنس کو نقد میں تبدیل کرنا ۔ (۹) (تجارت ، فروخت وغیرہ کے ذریعہ) روپیہ حاصل کرنا یا بنانا ۔

Realizer : (n) وصول کرنے والا : حاصل کرنے والا : سمجھنے والا : حقیقت پسند ۔

Realizing : (a) با خبری ۔

Realizingly : (adv.) آگاہی کے ساتھ : سمجھنے کے طور پر : حاصل کرتے ہوئے ۔

Really : (adv.) (۱) در اصل : فی الواقع : اصل میں : صحیح طریقے سے ۔ (۲) حقیقتاً : بالیقین : سچ مچ : میں سچ کہتا ہوں : دیکھو میں کہے دیتا ہوں : بلا شبہ : بلا شك : بیشك ۔ (۳) (استفہام میں) کیا واقعی : سچ مچ ۔

Realm : (n) [OF. 'Realme'.] (۱) مملکت : کشور : ملك : ممالك محروسه : حکمرو ۔ (۲) دائرہ : حلقه : میدان : اقلیم : دنیا (ادب و علم وغیرہ کی) ۔ (۳) سلطنت خداوندی : سلطنت ماوری ۔ (۴) صوبه : ریاست : کالونی : علاقه ۔ (۵)روئے زمین کی ابتدائی تقسیم (جغرافیه حیوان کی بنیاد پر) ۔

Realmess : (a) بے ملك : بے سلطنت : محروم سلطنت ۔

Realpolitick : (n) [G.] (۱) (سیاسیات) سیاستِ اصلی : عملی سیاست : وہ سیاست جو عمل اور مادی اسباب پر مبنی ہو ۔ (۲) وہ سیاست جو خود مقصود بالذات ہو : سیاست برائے سیاست ۔

Realtor : (n) [f. Realty+ -or.] (امریکا) دلّال : دلّال جائداد : جائداد کا ایجنٹ ۔

موجود ہیں) : وجودیت مادہ ۔ (۲) عقیدۂ حقیقت مادہ: عقیدۂ شیئیت (یہ عقیدہ کہ مادّی اشیاء کا وجود حقیقی ہے نہ کہ خیالی) ۔ (۳) حقیقت شناسی : حقیقت بینی : حقیقت پسندی (رسمی قیود اور تعصبات سے آزادی) : عملی روش ۔ (۴) حقیقت نگاری : اصلیت نگاری (ادب ، صنّاعی میں) ۔

Humanistic realism : (فلسفه) اِنسانی حقیقت ۔

Realist : (n) (۱) (فلسفه) قائل حقیقت : حقیقت مادہ کا قائل : شیئیت پسند ۔ (۲) حقیقت پسند : حقیقت میں : عملی روش رکھنے والا ۔ (۳) حقیقت نگار (مصنف یا آرٹسٹ) ۔

Realist : (a) وجودی : حقیقت کا قائل یا اُس سے متعلق : حقیقت بیں سے متعلق ۔

Realistic : (a) (۱)حقیقت نگار جیسا : حقیقت پسندانه : عملی۔ (۲) وجودیت کا: شیئیت پسندانه ۔ (۳) مطابق حقیقت : ہو بہو : صحیح : حقیقت نگارانه ۔

Realistic instruction : (n) (تعمیرات) حقیقی تدریب ۔

Realistically : (adv.) حقیقت نگارانه : ہو بہو : مطابق اصل ۔

Reality : (n) [med. L. 'Realitas'.] (۱) حقیقت : اصلیت : واقعیت : سچائی : خارجیت : شیئیت ۔ (۲) حقیقت نمائی : اصل سے مطابقت : اصلیت ۔ (۳) حقیقت : وجود حقیقی : اصلیت : اصالت وجود ۔ (۴) محسوس یا موجود شے : واقعی شے : خرجی شے : موجودات عالم واقعی یا خارجی ۔ (۵) ماہیت : اصلیت : فطرت اصلی ۔ (۶)اصلیت نگارش ۔

Reality feeling : (n) (نفسیات) احساس حقیقت ۔

Reality principle : (n) اصول حقیقت : اصول جو عظیم اور درس مقاصد کے رجحان پر مبنی ہو تاکه طبعی ماحول کی ضرورتیں (جیسے مسرت وغیرہ) پوری ہو سکیں ۔

Realizability: (n) عمل پذیری : حصول پذیری ۔

Realizable : (a) (۱) حقیقی ہونے کے لائق : عمل پذیر : پورا ہونے والا۔ (۲) تصور پذیر : جو عمل میں لایا جاسکے یا پوری طرح ذہن نشین ہو سکے : فروخت پذیر : قابل حصول : قابل وصول ۔

Realization : (n) (۱) حصول : عمل پذیری : تصور پذیری : قیمت یابی۔ (۲) (نفسیات) تحقّق : درك (معاشیات) وصولی ۔ (۳)حقیقی ہونے کا عمل : حقیقی بنانا۔

Realty : (n) (قانون) عقار : جائداد غیر منقولہ ۔

Ream : (n) [Late ME. 'Rem.'] ریم (کاغذ کا) رزمہ : گٹھیا (کاغذ) ۔

Printer's ream : (n) رزمۂ کاتبان ۔

Ream : (v) (۱) (خصوصاً اسکاٹستانی) جھاگ لانا : کف نکالنا : پھینکنا: کف جمع کرنا ۔ (۲) مکھن الگ کرنا (دودھ سے): بالائی نکالنا : بالائی اُتارنا : بالائی نکالا ہوا ہونا ۔

Ream/ Reem : (v) [Origin obsc.] (۱) چوڑانا : چوڑا کرنا (سوراخ کو) برمانا ۔ (۲) الٹنا : لوٹانا : مژوری دینا (کارتوس کے صندوق وغیرہ کے کنارے کو) ۔ (۳) (جہاز رانی) (جہاز کی) درز کھولنا (تا کہ رال وغیرہ بھر کر بند کر دیں ) ۔ (۴) دھوکا دینا : آنکھوں میں دھول جھونکنا ۔

Reamer : (n) چھدیا : برما : روزن کشا : دھات برما ۔

Reanimate : (v) (۱) تازہ جان ڈالنا : احیاء کرنا : دوبارہ جلانا : پھر سے زندہ ہونا : دوبارہ زندگی پانا ۔ (۲) از سرنو پیدا کرنا : تازہ دم ہونا یا کرنا : نئی روح پھونکنا : دوبارہ مائل کرنا : ہوش میں آنا ۔

Reanimation : (n) احیاء : حیات ثانی : ہمت افزونی : تازہ دمی : تازگی : رونق ۔

Reanchor : (v) دوبارہ لنگر انداز ہونا : پھر سے لنگر ڈالنا ۔

Reannex : (v) دوبارہ ملحق کرنا : از سر نو نتھی کرنا ۔

Reap : (n) [OE. 'Reapa'.] غلّے کا گٹھر : پودے کا گٹھا یا پولی : گٹھا بھر پودا ۔

Reap : (v) [OE.'Ripan'.] (۱) فصل کا کاٹنا : غلّہ کا جمع کرنا : دور کرنا : اٹھانا : فائدہ اٹھانا : نفع حاصل کرنا ۔ (۲) پھول کے پودے کو دیدہ زیبی کے لئے کاٹنا چھانٹنا : قطع و برید کرنا ۔ (۳) (کئے کا) پھل پانا : (نتیجہ) بھگتنا ۔

To reap as one has sown : جیسا کرنا ویسا بھرنا : کئے کا پھل پانا ۔

To reap the fruite of : پھل پانا : (نتیجہ) بھگتنا ۔

To reap where one has not sown : دوسرے کی محنت سے فائدہ اٹھانا ۔

Reaper : (n) (۱) فصل کاٹنے والا : کسان : فصل کاٹنے کی مشین ۔ (۲) مشین دَرُد : حصّادہ ۔ (۳) (زراعت) حاصد : ہنسیا: درانتی ۔

Reaping : (n) کٹائی ۔

Reaping hook : (n) ہنسوا : ہنسیا : درانتی ۔

Reaping machine : (n) فصل کاٹنے کی مشین : حصّادہ ۔

Rear : (n) [Aphetic f. 'Arrear'.] (۱) (فوج یا بیڑے کا) عقب : دنبالہ (لشکر) : فوج کی وہ ڈویژن جو سب سے آخر میں جاتی ہے ۔ (۲) پشت : پچھواڑا : پچھلا حصہ: پچھایا ۔ (۳)(روز مرہ) پنجانہ : بیت الخلا ۔

Front and rear : آگے پیچھے ۔

In one's rear / On - : کسی کے پیچھے ، پیچھے ۔

In the rear : فوج کے عقب میں : پیچھے : پشت پر ۔

To bring up the rear /-closs - : سب سے پیچھے ہونا : سب سے آخر میں ہونا ۔

To hang one one's rear : نزدیک سے تعاقب کرنا (حملہ یا ڈرانے کی نیت سے ) ۔

To take enemy in rear : دشمن پر پشت کی طرف سے حملہ کرنا ۔

Rear : (a) [OE. 'Hrer'.] ادھ کچرا : نیم پختہ : آدھا پکاھوا (پہلے صرف انڈے کے لئے استعمال ہوتا تھا) ۔

Rear : (v) [OE. 'Raeran'.] (۱) اٹھانا : سیدھا کرنا : قائم کرنا : سیدھا کھڑا کرنا : استادہ کرنا : اونچا اٹھانا : بلند کرنا : اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا : اوپر اٹھانا ۔ (۲) پالنا : پرورش کرنا: پروان چڑھانا : تربیت دینا : تیار کرنا : تعلیم و تربیت دینا : افزائش نسل کرانا ۔ (۳) کاشت کرنا : اُگانا ۔ (۴) (گھوڑے کا) الف ہونا : چراغ پا ہونا : دو پاؤں پر کھڑے ہوجانا ۔ (۵) بستر سے اُٹھنا یا اُٹھانا :نیند سے جگانا ۔ (۶) جانور وغیرہ کی پرورش و پرداخت کرنا : اُٹھانا : کسی آدمی کو پال پوس کر بڑا کرنا ۔ (۷) مینار بنانا ۔ (۸) نظروں میں آنا : ظاہر ہونا : نمودار ہونا : نگاہیں اونچی کرنا : نظر اُٹھانا ۔

Rear- : سابقہ بمعنی عقب : عقبی : بعد از وغیرہ ۔

Rear-admiral : (n) نائب امیرالبحر سے نیچے کا افسر : فیلنگ افسر (بحریہ کا) ۔

Rear-arch/ Rere- : (تعمیرات) پیش محراب : اندرونی محراب ۔

Rear axle : (n) (میکانیات) پچھلا دُھرا ۔

Rear end : (a) پچھلا حصہ : عقب ۔

Rear-guard : (n) [OFr. 'Rereguarde'.] فوج ساقہ؛ مواخر الجیش : سپاہ عقب : عقب دار فوجی ٹکڑی : چنڈاول : پچھاڑی : فوج کی وہ ٹکڑی جو اصل فوج کے پیچھے پیچھے چلتی ہے تاکہ چھوٹے ہوئے سامان وغیرہ اٹھاتی جائے ۔

Rear-horse : (n) (تشریح) دیکھو Mantis

Rear-lamp/-light : (n) وہ روشنی جو گاڑیوں کے پچھلے حصے میں ہوتی ہے : عقبی روشنی ۔

Rear-vassal /Rere- : (n) (تعیرات) لداؤ : کمانچہ (اندر باہر کی کمانوں کی قبہ دار چھت) ۔

Rear-view mirror : (n) عقب نما آئینہ یاوہ آئینہ جس کے ذریعہ ڈرائیور پیچھے کی چیزوں کو دیکھتا ہے ۔

Rearer : (n) [Late . ME.] الف ہونے والا (گھوڑا)؛ پچھلے دونوں پیروں پر کھڑا ہونے والا ۔

Rearmost : (a) سب سے پچھلا : آخری : آخر ترین : عقبی : عقب میں ۔

Rearmouse/ Reremouse : (n) [OE. 'Hreremus'.] چمگادڑ ۔

Rearparty : (n) (فوج) پُشتاول ۔

Rearward : (n) [AF. 'Rerewarde'.] پچھلا حصہ : عقب ۔

In the rearward /At - : پیچھے : عقب میں ۔

In the rearward of : دیکھو In the rearward

Rearward : (a) عقبی : عقب دار : عقب میں واقع : پچھلا : عقب رویہ ۔

Rearward : (adv.) پیچھے کی طرف :پس ماندہ : جانب عقب ۔

Rearwards : (adv.) دیکھو Rearward

Reason : (n) [ME. 'Res(o)un'.] (۱) وجہ : سبب : دلیل : حجت : علت : باعث : استدلال : برہان ۔ (۲) (منطق) صغری یا کبری (خصوصاً صغری)؛ (فلسفہ) بناء : سبب : علت : وجوہ ۔ (۳) (نفسیات) عقل : نفس ناطقہ : فہم : ادراک : شعور : تعقل : خرد : نطق ۔ (۴) عقل کا : جوہر کل ۔ (۵)(کانٹ کے فلسفے میں) عقل محض۔ (۶) (نفسیات) ہوش : صحت دماغ : عقیدہ؛ ذہانت ۔ (۷) سمجھ بوجھ : ہوش مندی : (فلسفہ) معقولیت ۔ (۸) کاروائی : حالت : واقعہ ۔ (۹) غور و خوض : رجحان : خواہش : فیصلہ ۔ (۱۰) (ریاضیات) دیکھو Ratio ۔

A woman's reason : خود قول کو منزلۂ دلیل سمجھنا ۔

By reason of : وجہ سے : سبب سے ۔

By reason (that) : اس وجہ سے : اس سبب سے : اس دلیل سے ۔

In all reason : دلیلوں کے عین مطابق : بوجوہ کلی ۔

In reason : معقول : مناسب ۔

It is no reason/-not - : یہ دلیل نہیں ہے: یہ وجہ نہیں ہے ۔

It is reason/ Reason is (also with good great) : وجہ یہ ہے : دلیل یہ ہے ۔

It stands to reason : یہ بات قرین عقل ہے : یہ بات سمجھ میں آتی ہے ۔

Out of all reason : تمام دلائل سے بالاتر : عقل و ادراک سے پرے ۔

There is (good etc.) reason : معقول وجہ موجود ہے : جواز موجود ہے ۔

To bring to reason : کسی معاملہ کو معقول دلیلوں سے مدلل بنا دینا : یہ ثابت کر دینا کہ مخالفت بیکار ہے ۔

To do (one) reason : اطمینان بخش ہونا : انصاف کرنا ۔

To give yield reason /-render(a)- : (کسی کام یا رویہ کی) وجہ بتانا : جواز پیش کرنا : دلیل دینا ۔

To have reason for /- to do : (کسی چیز کے لئے) جواز رکھنا ۔

To hear reason /-listen - / -speak -: بات مان لینا : راضی ہو جانا (سمجھانے سے) ۔

To see reason (to do something) : (کچھ کرنے کے لئے) سبب تلاش کرنا : جواز ڈھونڈنا ۔

Without reason/With- : بالوجه یا بلا وجه ؛ بادلیل یا بلا دلیل ؛ بجا یا بے جا طور پر ۔

Reason : (v) [OF. 'Raisoner'.] (۱) سمجھانا بجھانا ؛ قائل کرنا ؛ بحث کرنا ؛ محبت کرنا ۔ (۲) استدلال کرنا ؛ منطقی حیثیت سے نتیجه نکالنا ؛ غور و فکر کر نا ؛ عقل آرائی کرنا ؛ منطقی انداز میں سوچنا ۔ (۳)چون و چرا کرنا ؛ قیل و قال کرنا ؛ توجیه کرنا ؛ علت غائی یا حقیقت پر غور کرنا ۔ (۴) نتیجه اخذ کرنا ؛ دلیل پیش کرنا ؛ دلیلوں سے واضح کرنا ۔ (۵) مدلل کرنا ؛ موجّه بنانا ؛ منطقی صورت میں ڈھالنا ۔ (۶) قائل کرنا ؛منوانا ؛ دلیلوں سے شکست دینا ۔ (۷) انجام سوچنا ؛ مآل سوچنا ؛ نتائج پر غور کرنا ۔ (۸)سوال کرنا ؛ رد و قدح کرنا ؛ پخ نکالنا ۔

Reason of state : (n) ملکی مصلحت (خصوصاً ناجائز کاروائی کی) ؛ سرکاری سیاسی اقدام ۔

Reasonable : (a) [Mod. F.'Reasonable'.] (۱) معقول ؛ معقول پسند؛ صائب الرائے ؛ سلجھا ہوا ؛ سمجھ دار ؛ اعتدال پسند ؛ انصاف پسند ۔ (۲) معقول (مہمل کی ضد) ؛ سننا ؛ واجبی ۔ (۳) مناسب؛ ٹھیک ٹھیک سننا ؛ واجبی ؛ مناسب۔

Reasonable : (adv.) معقولیت ؛ معقولانه ؛ معقول حد تك ؛ مناسب طور پر ؛ معقولیت سے ؛ به طور معقول ۔

Reasonable care : (n) مناسب دیکھ بھال ۔

Reasonable chance : (n) خاصا امکان ۔

Reasonable compensation : (n) (معاشیات) مناسب معاوضه ۔

Reasonable doubt : (n) معقول شك ۔

Reasonableness : (n) معقولیت ؛ معقول پسندی ؛ اصابت رائے ؛ اعتدال۔

Reasonably : (adv.) دیکھو Reasonable

Reasoned : (a) مدلل ؛ معقول ۔

Reasoner : (n) دلیل لانے والا ؛ استدلال کرنے والا ۔

Reasoning : (n) [Late. ME.] دلیل ؛ سبب ؛ استدلال ؛ تعقل ؛ (فلسفه) بحث ؛ مباحثه ۔

Probable Reasoning : (فلسفه) استدلال احتمال ۔

Reasoning by analogy : (n) (منطق) استدلال تمثیلی ۔

Reasoning power : (n) قوتِ استدلال ۔

Reasoning test : (n) (نفسیات) استدلال امتحان ۔

Reasonless : (a) بے دلیل ؛ غیر معقول ؛ غیر مناسب ؛ بے شعور ؛ غیر منطقی ۔

Reasonlessly : (adv.) غیر معقولانه ؛ غیر مناسب طور پر ۔

Reasonlessness : (n) غیر معقولیت ۔

Reasty : (a) دیکھو Rancid

Reata : دیکھو Lariat

Reaumer : (n) رومر (مقیاس الحرارت کے مواد کا نام جو اس مقیاس الحرارت کے درجوں کے ساتھ تحریر ھوتا ھے ) ۔

Reaumer scale : (n) (طبیعیات) پیمانۂ رومر ۔

Reave : (v) [OE. 'Reafian'.] (۱) بربادی کرنا ؛ غارت گری کرنا ؛ تباہ کرنا ؛ تاختو تاراج کرنا ۔ (۲) اینٹھ لینا ؛ چھین لینا ؛ جبراً لے جانا ؛ اڑا لانا ؛ اچك لینا ؛ زبردستی چھین لینا ؛ غبن کرنا ۔ (۳) چھین لینا (زندگی ، چین و سکون اور بینائی وغیرہ) ۔ (۴) چھین لینا ؛ چھین کر بھاگ جانا (کسی شخص کو دوسرے شخص سے) ۔ (۵) زمین سے آسمان پر لے جانا ؛ آسمان پر لے جانا ؛ اس روئے زمین یا جہاں سے لے جانا ۔

Reave : (v) [Pa. t. and pa. ppb. reft] (بول چال) پھاڑنا ؛ چیر پھاڑ ڈالنا ؛ پارہ پارہ کرنا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Reaver/Reiver : (n) تباہ کن ؛ غارت گر ؛ لٹیرا ؛ چھین لینے والا ۔

Rebab : (n) [Ar. 'Rebab'.] رُباب ؛ دور متوسط میں عربوں کا ایك آلۂ موسیقی ۔

Rebate : (n) کمی ؛ فہمائی ؛ مجرائی ؛ کسر ؛ کٹوتی ؛ بٹّا ؛ چھوٹ ؛(وہ رقم جو واجب الادا میں سے وضع کر لی جائے)؛ نیز دوبارہ ادائیگی ۔

Rebate : (n) [Respelling of Rabbet.] (۱) دیکھو Rabbet ۔ (۲) (انجینیئرنگ) پتام ؛ پانام۔

Rebate : (v) [OFr. 'Rabattre'.] (۱) (قدیم) اثر گھٹانا ؛ طاقت گھٹانا ؛ کمزور کرنا ؛ کم کرنا ۔ (۲) کند کرنا ؛ سست کرنا ؛ دھیما کرنا ۔ (۳) (نقابت) کسی تمغے کے خاص حصے کو گھٹانا یا کم کردینا ؛ تمغے کے کسی خاص نقطے کو ختم کر دینا ۔

Rebate : (v) [Later spelling of Rabbet.] (۱) چول بٹھانا : چوکٹھا جمانا : لمبی چول یا لمبا کٹاؤ بنانا ۔ (۲) چول سے چول ملانا ۔

Rebateplane : (n) دیکھو Rabbet : پتام ساز رندہ ۔

Rebater : (n) گھٹانے والا : کم کرنے والا : سست کرنے والا : دھیما کرنے والا ۔

Rebeck : (n) [Arab. 'Rebab'.] (اب صرف تاریخ اور شاعری) رُباب : ستار (عہد وسطیٰ کا چو تارا) ۔

Rebel : (a) [L. 'Rebellis'.] (۱) باغی : نا فرمان : سرکش : منحرف : حکومت کے خلاف ہتھیار اٹھانے والا : متمرد : بے قابو ۔ (۲) باغیوں کا یا اس سے متعلق : باغیانہ : سر کشانہ ۔ (۳) مسلح مزاحمت کرنے والا ۔

Rebel : (n) (۱) باغی : نافرمان : حکومت کے خلاف بغاوت کرنے والا : مزاحم ۔ (۲) (قانون) (اسکاٹستانی) عدالت یا عدالتی کاروائی اور حکم کی خلاف ورزی کرنے والا : کسی بھی حاکم سے مزاحمت کرنے والا : حکم عدولی کرنے والا ۔

Rebel : (v) [F. 'Rebeller'.] (۱) حکومت کی مخالفت کرنا : حکومت کے خلاف مسلح مزاحمت کرنا : ہتھیار اٹھانا ۔ (۲) نافرمانی کرنا : مخالفت کرنا : مزاحمت کرنا : بغاوت : سرکشی یا انحراف کرنا ۔ (۳) مزاحمت کی پیش کش کرنا : مخالفت کو ظاہر کرنا ۔ (۴) گھن کھانا : نفرت یا ابا کرنا (کسی رسم وغیرہ سے) ۔

Rebeldom : (n) (۱) باغیوں کا علاقہ ۔ (۲) باغیانہ اطوار ۔

Rebellion : (n) [F. 'Rebellion'.] (۱) کسی حکمران یا حکومت کے خلاف منظم ، مسلح مزاحمت ۔ (۲) انحراف : بغاوت : طغیان : تمرد : سرکشی : شورش ۔ (۳) (قانون) عدالت یا عدالتی کاروائی یا حکم کی نافرمانی ۔ (۴) کسی بھی حاکم کی کھلم کھلا خلاف ورزی ۔ (۵) علی الاعلان مخالفت یا مزاحمت : کھلم کھلا مقابلہ (کسی مسلحہ قوت سے) ۔

The great Rebellion : (۱) ۱۶۴۲ء سے ۱۶۴۹ء تک کی خانہ جنگی اور دولت مشترکہ کی حکومت ۱۶۴۹ء سے ۱۶۶۰ء تک ۔ (۲) خدا کی توہین اور والدین کی نافرمانی۔

Rebellious : (a) [f. L. 'Rebellis'.] (۱) باغی : سرکش : نافرمانی : آمادۂ بغاوت : بے قابو : متمرد ۔ (۲) کسی باغیوں کی جماعت کا رکن ۔ (۳) باغی یا باغیوں کی خصوصیات (بغاوت کی وجہ) ۔ (۴) مزاحمانہ : معاندانہ : باغیانہ۔ (۵) (مرض) عسیر العلاج : موذی : مہلک : قابو سے باہر۔

Rebelliously : (adv.) باغیانہ طریقے سے : مزاحمانہ طور پر ۔

Rebelliousness : (n) (۱) بغاوت : مزاحمت : سرکشی : گردن کشی : باغی پن : بغاوت آمادگی : تمرد ۔ (۲) عسیرالعلاجی : موذی پن ۔

Rebellow : (v) [L. 'Reboare'.] صدائے باز گشت دینا : زور سے گونجنا ۔

Rebelly : (a) دیکھو Rebellious

Reboant : (a) [L. 'Reboans'.] (شعر) گونجتا ہوا : زور سے گونجنے والا ۔

Reboantic : (a) دیکھو Reboant

Rebuff : (n) [Fr. 'Rebuffer'.] (۱) جھڑکی : ڈانٹ : بے التفاتی : دتکار ۔ (۲) انکار : تردید : روک : رکاوٹ ۔ (۳) رد احسان : دفع : برگشت : محرومیت : عدول ۔

Rebuff : (v) [F. 'Rebuffer'.] جھڑک دینا : ٹھکرا دینا : دتکار دینا : روک دینا : پس پشت ڈال دینا : رد احسان کرنا : محروم کرنا : محروم ہونا ۔

Rebuke : (n) [f. next.] تنبیہ : سرزنش : توبیخ : ملامت : چشم نمائی : تادیب : زجر و توبیخ ۔

Rebuke : (v) [OFr. 'Rebuchier'.] تنبیہ کرنا : سرزنش کرنا : ملامت کرنا : زجر و توبیخ کرنا : متہم کرنا : الزام عائد کرنا ۔

Rebukeful : (a) پُر از سرزنش : پُر از ملامت ۔

Rebukefully : (adv.) از روئے ملامت ۔

Rebukeness : (n) تنبیہ : ملامت : سرزنش ۔

Rebuker : (n) تنبیہ کرنے والا : ملامت کرنے والا ۔

Rebus : (n) [Fr. 'Rebus'.] حرف معما : تصویر معما : نقش معما : تصویری حرف یا نام : معمائی شکلی ۔

Rebus : (v) تصویر معما بنانا : معمائی شکلی بنانا : تصویروں میں نام وغیرہ لکھنا ۔

Rebut : (v) [AFr. 'Reboater'.] (۱) پیچھے ڈھکیلنا : پھرنا : پلٹنا : پیچھے ہٹانا : الٹنا : رد کرنا : روکنا ۔ (۲) تردید کرنا : ابطال کرنا : غلط ثابت کرنا : جھٹلانا : مخالفت کرنا ۔ (۳) (قانون) جوابی دلائل و شواہد سے رد کر دینا :

Law of recapitulation : (حیوانیات) قانونِ استرجاع ۔

Recapitulation theory : (n) نظریۂ استرجاع : یہ نظریہ کہ جنین کی نشو و نما میں مدارج کا اعادہ ہوتا ھے ۔

Recapitulationist : (n) نظریۂ استرجاع کا ماننے والا ۔

Recapitulative : (a) اعادے کا: اجمالی : تلخیص : سرسری ۔

Recapitulatively : (a) بطور اعادہ : اجمالی طور پر : سرسری اعتبار سے ۔

Recapitulator : (a) دیکھو Recapitulative

Recapitulatory : (a) دیکھو Recapitulative

Recappable : (a) مختصر کر کے بیان کرنے کے لائق : خلاصہ کرکے بیان کرنے کے لائق ۔

Recapper : (n) خلاصہ کر کے بیان کرنے والا : مختصر کر کے بیان کرنے والا ۔

Recaulescence : (n) (نباتیات) ساق وصل ۔

Recce /Recco /Reccy : Reconnaissance اور Reconnoitre کا مخفف (عامیانہ) ۔

Recede : (v) [L. 'Recedere'.] (۱) پیچھے ہٹنا : سمٹنا : سکڑنا (پیچھے کی طرف) : ہٹ جانا : کھسک جانا : پیچھے کھینچنا ۔ (۲) رفتہ رفتہ پیچھے ہٹنا : بہت پیچھے ہو جانا : بہت دور ہو جانا : دور ہوتے جانا ۔ (۳)ہاتھ کھینچ لینا : دست کش ہونا : باز آنا : چھوڑ بیٹھنا : رجوع کر لینا : سبکدوش ہو جانا : رجعت قہقری کرنا : پلٹنا : پیچھے ہٹنا ۔ (۴) (قیمت یا نوعیت میں) گرنا : کم ہونا : پیچھے ہٹنا ۔ (۵) پچھڑ جانا : (زمانے کی دوڑ میں) پیچھے رہ جانا ۔

Recede : (v) دوبارہ دے دینا : واپس لوٹا دینا (کسی چیز کو اُس کے مالک کی طرف) ۔

Receipt : (n) [Late ME.'Receite'.] (۱) نسخہ : ترکیب : گُر : لٹکا: تدبیر : نسخہ (طبیبوں کا) دوا جو نسخے کے مطابق تیار کی جائے : دستور عمل : فارمولا : علاج : وسیلۂ علاج ۔ (۲ )(رقم) موصول : وصول شدہ : مداخل : آمدنی : (معاشیات) رسید : وصول ۔ (۳) وصولی : وصول یابی : تحصیل : وصول کرنے کا عمل : عمل وصول : اعلام وصول ۔ (۴) (تحریری) رسید : بھرپائی: قبض الوصول : روپے یا سامان کی تحریری قبولیت ۔

غلط ثابت کر دینا : جھوٹ کا پول کھول دینا ۔

Rebutment : (n) دیکھو Rebuttal

Rebuttable : (a) تردید کے قابل : لائق تردید ۔

Rebuttal : (n) تردید : ابطال : تکذیب : رد : (قانون) ابطال دعویٰ : ردّ دعویٰ ۔

Rebutter : (n) [AF. 'Rebuter'.] (قانون) ابطال دعوی : رد دعویٰ : تردید : ابطال ۔

Recado : (n) [Pg. 'Recado'.] (جنوبی امریکا کا) زین : کاٹھی ۔

Recalcitrance : (n) انحراف : سر تابی : ضدی پن : کٹھ حجتی : تمرد ۔

Recalcitrant : (a) [L. 'Recalcitrare'.] نافرمان : سرکش : تمرد : ضدی : خود سر : ہٹّی : اڑیل : کٹھ حجّا ۔

Recalcitrant : (n) ضدی آدمی : خود سر آدمی : نافرمان آدمی ۔

Recalcitrate : (v) [L. 'Recalcitrare'.] نافرمانی کرنا : عدول حکمی کرنا : ضد کرنا : اڑنا : ہٹ کرنا : دنتی کرنا : دنتی جھاڑنا : انحراف یا سرتابی کرنا : نہ ماننا : پروا نہ کرنا: ٹھکرا دینا ۔

Recalcitration : (n) انحراف : سرتابی : ضدی پن : عدول حکمی ۔

Recant : (v) [L. 'Recantare'.] (۱) توبہ کرنا : باز آنا : دست بردار ہونا (ملحدانہ عقیدے سے ) ترک کرنا : چھوڑ دینا ۔ (۲)(عقیدے یا رائے کی) غلطی کا عملی اعتراف کرکے اس سے دست بردار ہونا ۔ (۳) واپس لے لینا (بیان کو)۔

Recantation : (n) (دینیات) توبہ : دست برداری : ترک : دست کشی : انکار : ترک دین ۔

Recanter : (n) توبہ کرنے والا : دست بردار ہونے والا ۔

Recap : Recapitulation کا مخفف ۔

Recapitulate : (v) (۱) عنوانات بیان کردینا : سُرخیاں پڑھ دینا : خلاصہ دہرا دینا : خلاصہ کرنا : مختصر الفاظ میں دہرانا : سرسری دہرانا : دہرانا ۔

Recapitulation : (n) [L. 'Recapitulationem'.] (۱) تلخیص : خلاصۂ بیان : خلاصۂ کلام ۔ (۲) باز خوانی : تکرار : اعادہ ۔ (۳) (حیوانیات) جنین کی نشو و نما میں مدارج ارتقا کا اعادہ : استرجاع : اعادہ ۔

(۵) دریافت : وصول ۔ (٦) چیز وصولی : چیز دریافتی۔ (۷) وہ خاص مقام یا آفس جہاں سلطنت یا حکومت کی جانب سے رقم وصول کی جاتی ھے (سرکاری) ریوینیو آفس : کسٹم وصول کرنے کا مقام (مجازاً)۔

Receipt : (v) [OFr. 'Receiter'.] (مجرم کو) چھپانا : پناہ دینا : مہمان بنانا ۔

Receipt : (v) [F. 'Receipt'.] (۱) رسید لکھنا یا چھاپنا : رسید دینا : تحریری طور پر(روپے پانے کا) ثبوت دینا ۔ (۲)وصولی لکھنا : قبول کرنا : تحصیل کرنا ۔

Receipt book : (n) (۱) رسید نسخہ ۔ (۲) رسید بہی ۔

Receipt of the (King's Exchequer) : (n) (تاریخ) ریوینیو آفس ۔

Receiptor : (n) (امریکا) وصول کرنے والا : وہ شخص جس کی تحویل میں کسی خاص غرض سے سامان رکھا جائے ۔

Receivability : (n) قابل وصولی ہونا ۔

Receivable : (a) [AF. 'Receivable'.] قابل وصول : لائق پذیرائی : لائق سماعت (ریڈیائی نشریہ وغیرہ) ۔

Receivelleness : دیکھو Receivability

Receive : (v) [L. 'Reciprere'.] (۱) لینا : پانا : وصول کرنا : قبول کرنا : ملکیت حاصل کرنا ۔ (۲) سہنا : جھیلنا : برداشت کرنا : مقابلہ کرنا ۔(۳) سمانا : سمائی ہونا : گنجائش ہونا : داخل ہونے دینا : آنے دینا : داخل ہو سکنا : آ سکنا (اندر) ۔ (۴) خیر مقدم کرنا : دعوت کرنا : مہمان بنانا ۔ (۵) بڑھ کر لینا : استقبال کرنا : پیشوائی کرنا : لینے آنا ۔ (٦)دعوت جلسہ کرنا ۔ (۷) تسلیم کرنا : ماننا: یقین لانا : سچ جاننا : سچ سمجھنا : گواہ کے طور پر قبول کرنا ۔ (۸) ملنا : پانا : حاصل کرنا : میسرآنا ۔ (۹)شریک ہونا : حصہ پانا۔ (۱۰) جان بوجھ کر قبول کرنا (چوری وغیرہ کا سامان ) ۔ (۱۱) توجہ دینا : سننا :سمجھنا :سیکھنا۔ (۱۲) پناہ دینا : حفاظت کرنا : تحفظ دینا : (خدا کا) اپنی پناہ میں لینا : شریک کرنا : کسی جماعت کا ممبر بنانا ۔ (۱۳) قبول کرنا : تسلیم کرنا : مان لینا ۔ (۱۴) چھین لینا : زبردستی لے لینا : قبضہ کر لینا ۔ (۱۵) مائل ہونا : راہ میں روکنا : مبتلا ہونا : مجروح ہونا : خراب و خستہ ہونا ۔ (۱۷)مقابلہ کرنا : مقابلے پر آنا : مڈبھیر ہونا : طاقت کا استعمال کرنا (مقابلے میں) ۔ (۱۸)کھانا : کھا جانا : منہ میں ڈال لینا : ہضم کر جانا ۔ (۱۹)پکڑنا (گیند وغیرہ کو) ۔ (۲۰) ریڈیائی لہروں کو بدل دینا (اشاریہ میں ) ۔ (۲۱)سہارا ہونا : معین و مددگار ہونا ۔ (۲۲) اجازت دینا (کلام کرنے کی) : قریب آنے کی اجازت دینا : حضوری کی اجازت دینا ۔ (۲۳) عشائے ربانی میں شریک ہونا : عشائے ربانی تناول کرنا : عبادت کرنا : عابد ہونا ۔ (۲۴) تعلق قائم کرنا : رشتہ دار سمجھنا : دوستانہ سلوک کرنا ۔ (۲۵) تجربے سے دوچار ہونا ۔ (۲٦) کسی پر قانون مسلط کرنا یا ہونا ۔

Received pronunciation : (n) معیاری تلفظ : قابل قبول تلفظ ۔

Received standard : (n) معتبر معیار : مستند معیار : قابل قبول معیار ۔

Receiver : (n) [AFr. 'Receivouṣ'.] (۱) وصول کرنے والا : قبول کرنے والا: دوسرے کی طرف سے قبول کرنے والا : مجازاً قبول کرنے والا ۔ (۲) خازن : روپیہ وصول کرنے والا ۔ (۳)جائداد کی قدر و قیمت متعین کرنے والا سرکاری افسر : وصول کرنے والا : امین : متولی ۔ (۴) بنکاری کا ایک افسر ۔ (۵) جان بوجھ کر چوری کا سامان لینے یا خریدنے والا : چوری کا مال چھپا رکھنے والا : معین سرقہ: چوری چھپاؤ : گھتیل ۔ (٦) حامل : جوف : ظرف: سوراخ : خلا : جگہ (جس میں کوئی چیز جا سکے ) : خصوصاً ٹیلیفون کا وہ آواز سنائی دیتی ھے : آواز گیر: گوش آلہ : مسمع : رسیور : گیرندہ : وصول کنندہ (میکانیات) قابلہ ۔ (۷) تالاب : ذخیرۂ آب : خزانۂ آب: کوئی چیز رکھنے کی گاڑی ۔ (۸) (معماروں کا) ڈھانچ : سانچہ : قالب ۔ (۹) وصول کرنے والے آلے یا مشین کے مختلف پرزے ۔ (۱۰) برقی لہروں اور روؤں کو وصول کرنے والا آلہ : وہ مشین یا آلہ جس پر ریڈیو اور ٹیلیویژن کے اشاروں اور نشریات کو وصول کیا جاتا ھے: لاسکی آلۂ گیرندہ (آواز) ۔

Official receiver : وہ عدالتی افسر جسے جائداد کی قدر و قیمت متعین کرنے یا وصول کرنے کے لئے بحال کیا جاتا ھے ۔

Receiver-general : (n) وہ سرکاری افسر جو عام طور پر لوگوں سے روپیہ وغیرہ وصول کرنے پر متعین ہوتا ھے ۔

Receivership : (n) امین گری : تولیت ، مالیات وغیرہ وصول کرنے والے کا عہدہ یا اُس کا دفتر ۔

Receiving : (n) دریافت : وصول : دریافت کنندہ : وصول کرنے والا : گیرندہ ۔

To be at (on) the receiving end : (۱) مبتلائے مصیبت ہونا : زخمی ہونا : زخم سہنا : تکلیف سے دو چار ہونا۔ (۲) کسی چیز خصوصاً نا خوشگواری کا) تاثر قبول کرنا ۔

Receiving aerial : (n) (ریڈیو) تحصیلی ہوائیہ : گیرندہ ہوائیہ ۔

Receiving authority : (n) (سیاسیات) حاکمِ وصولی ۔

Receiving blanket : (n) بچوں کا تولیہ ۔

Receiving centre : (n) (ریڈیو) تحصیلی مرکز ۔

Receiving clerk : (n) وصول کرنے والا عملہ ۔

Receiving office room : (n) دفتر وصولی : کمرۂ وصولی ۔

Receiving set : (n) ریڈیو اور ٹیلیویژن کی تشریحوں اور اشاروں کو وصول کرنے والا آلہ : ریڈیو ۔

Receiving yard : (n) ریلوے اسٹیشن کا وہ حصہ جہاں مال گاڑی کھڑی ہوتی ہیں اور ان پر سے مال اتارا جاتا ہے ۔

Recency : (n) تازہ ہونے کی حالت یا کیفیت : تازگی : تاخر : قریب العہدی : حدوث : (نفسیات) قرب زمانہ ۔

Recense : (v) [L. 'Recensere'.] نظر ثانی کرنا : دوبارہ نظر ڈالنا : پروف پڑھنا ۔

Recension : (n) [L. 'Recensionem'.] (۱) تصحیح : نظر ثانی : تنقیح: تہذیب : کتاب کی نظرثانی ۔ (۲)نسخہ مصححہ : متن مصحح ۔ (۳) تفریظ : ترمیم : ترمیم شدہ کتاب ۔

Recensionist : (n) نظر ثانی کرنے والا : ترمیم کرنے والا : تصحیح کرنے والا ۔

Recent : (a) [L. 'Recent- ,Recens'.] (۱) حالیہ : تازہ : جدید : قریب زمانے کا (ارضیات) عصر جدید : موخر الوجود ۔ (۲)تازہ ایجاد : نو ایجاد ۔ (۳) (شاعری) نو وارد: دوسری جگہ سے تازہ آیا ہوا ۔ (۴) انسان کے دور پیدائش سے متعلق ۔

Recently : (adv.) حال میں : قریب زمانے میں ۔

Recentness : (n) تازگی : جدید : جدّت ۔

Recept : (n) (۱) (نفسیات) مُحَصَّلہ ۔ (۲) ذہنی تصویر : دَرکی تصویر : تصویر ذہنی جو پیہم مفاہیم کے اثر سے بنے : وہ عقیدہ جو کسی خاص اثر کے تاثر سے پیداہو ۔

Receptacle : (n) [L.'Receptaculum'.] (۱) جوف : ظرف : سوراخ : خلا : جگہ : گھر : خانہ (کسی چیز کا) ۔ (۲) (نباتیات) کرسی : طبق : سریر گل : پھول کی پیندی: ظرف : تخم دان : کیسہ : طبق گیاہی (۳)جائے پناہ ۔ (۴) (برقیات) برق پذیر جگہ : جائے شمع برقی : کیسہ ۔

Receptacular : (a) سریری : ظرفی : محتولی : مخزن دار ۔

Receptaculida : (n) [NL.] اسفنج فنجابی کی ایک قسم ۔

Receptaculitidae : (n) دیکھو Receptaculida

Receptaculum : (n) [L.] (۱) (حیوانیات) کیسہ : مخزن ۔ (۲)(جمع میں) کیسۂ بیض ۔ (۳) دیکھو Receptacle ۔

Receptaculum chyli : (n) (حیوانیات) کیسۂ کیلُوس ۔

Receptaculum geminis : (n) (حیوانیات) کیسۂ منی ۔

Reception : (n) [L. 'Receptionem'.] (۱) پذیرائی : استقبال : خیر مقدم : پیشوائی : تقریبی اجتماع : استقبالیہ جلسہ : دعوت استقبال ۔ (۲) وصولی : وصول یابی : قبولیت : اخذ : آمد ۔ (۳) پناہ گیری : پناہ یابی ۔ (۴) دخول : داخلہ : ورود : آمد ۔ (۵) منظوری : تسلیمی : قبولیت: اجازت ۔ (۶)(ریڈیو) وصولی تحصیل: (نفسیات) درك: (سماجیات) استقبالیہ ۔ (۸) دماغی کمزوری : غبابت ۔ (۹) دو سیّاروں کی حقیقت جو دوسرے سیّارے میں معلوم کی جاتی ہے ۔

Reception aerial : (n) (ریڈیو) تحصیلی ہوائیہ ۔

Reception centre : (n) استقبالیہ مرکز ۔

Reception order : (n) پاگل خانے میں داخلے اور رکنے کی اجازت یا حکم ۔

Reception-room : (n) استقبالیہ کمرہ : وہ کمرہ جہاں مہمانوں کا استقبال کیا جائے ۔

Receptionism : (n) یہ نظریہ کہ عشائے ربانی کی نان و شراب میں‌کسی قسم کا تغیر نہیں ہوتا لیکن کھانے والے کو حضرت عیسیٰؑ کا جسم و خون حاصل ہوتا ہے ۔

Receptionist : (n) (۱) Receptionism کے نظریہ کا حامی یا معتقد ۔ (۲) استقبال کرنے والا : تجارتی اداروں کا وہ ملازم جسے لوگوں کا استقبال کرنے کے لئے بحال کیا جاتا ہے ۔ (۳) فوٹو گرافر اور دندان ساز کے یہاں گاہکوں کا استقبال کرنے والا ملازم ۔

Receptive : (a) [med. L. 'Receptivus'.] (۱) اخذ کرنے والا خصوصاً خیالات ، مشورے وغیرہ کو جلد قبول کرنے

والا : تاثر پذیر ۔ (۲) (نباتیات) ادخالی : اخذ : (نفسیات) اخذ : مدرک : پذیرا ۔ (۳) استقبال وغیرہ سے متعلق ۔ (۴) اثر پذیر (حواس خمسہ) ۔ (۵) مرد کو قبول کرنے کے لئے تیار (عورت) : مرد کی خواہش مند (عورت) : نر کی ضرورت مند : عورتوں کی تولیدی خلیے کا مقام جہاں مرد کا صنفی تخم داخل ہوتا ہے : ادخالی نقطہ : (نباتیات) ادخالی حصہ ۔

Receptive imagination : (n) — (نفسیات) پذیرا تخیّل ۔

Receptive mind : (n) — (نفسیات) پذیرا ذہن : ذہن آخذ ۔

Receptive spot : (n) — (حیوانیات) ادخالی نقطہ : (نباتیات) ادخالی حصہ ۔

Receptively : (adv.) — تاثر پذیری سے : آخذانہ ۔

Receptiveness : (n) — آخذیت : قبولیت : تاثر پذیری : (نفسیات) پذیرائی۔

Receptivity : (n) — دیکھو Receptiveness

Receptor : (n) — (۱) پذیرائی کرنے والا : استقبال کرنے والا ۔ (۲) (تشریح) آخذہ : حسّاسہ : در آور ۔ (۳) (طب) آخذہ ۔ (۴) اثر قبول کرنے والا : محسوس کرنے والا (اعضا وغیرہ) ۔

Receptor fields : (n) — (نفسیات) رقبۂ حسّاسہ ۔

Recepts : (n) — (معاشیات) محصّلات ۔

Recercele : (a) [OF. 'Recercelar'.] — (نقابت) برگشتہ نوک والا (مثل شاخ) : برگشتہ ۔

Recess : (n) [L. 'Recessus'.] — (۱) وقفہ: مہلت : چھٹی : تعطیل (خصوصاً پارلیمنٹ کی) ۔(۲) علاحدہ ہونے کی جگہ : تنہائی کی جگہ : خلوت : عزلت نشینی : گوشہ نشینی : جدائی کا مقام : کونا : گوشہ : گھر: کنج ۔ (۳) عقب نشینی : زمین ، پانی وغیرہ کی پہلی حد سے باز گشتگی : (جغرافیہ) پس وری : رجعت : پیچھے ہٹا ہوا حصہ : پس گوشہ ۔ (۴)(پہاڑوں کے سلسلے میں) خلا : فصل : گتھا : کنارہ ۔ (۵) طاق : آلہ : کمانچہ : زاویہ : خانہ : چور گھر ۔ (۶) (تشریح) خلا : جوڑ : دانتا :جوف (اعضاء میں) : گودی ۔ (۷) اندرونی : اندرونی حصہ : اندرونی مقام ۔ (۸) ہڈی یا نسیج کا خلا : جسم کا خلا ۔ (۹) مصروفیت یا کاروائی کا تعطل ۔ (۱۰) (تاریخ) شاہی فرمان : شاہی اعلان : جرمنی کے بادشاہ کا دربار : ایوان شاہی ۔

The recess : — خصوصاً پارلیمنٹ کے دو اجلاس کے درمیان کا وقفہ ۔

Recess : (v) — (۱) آڑ میں کرنا : خلوت یا گوشے میں کر دینا : چھپا لینا : چھپا دینا ۔ (۲) طاق بنانا : خانے چھوڑنا : فصل یا جگہ رکھنا : جوف رکھنا ۔ (۳) (امریکا) مہلت لینا : وقفہ دینا : پارلیمنٹ کی دو نشستوں کے درمیان وقفے کا ہونا ۔ (۴) معطّل ہونا (تھوڑی دیر کے لئے) ۔

Recess appointment : (n) — امریکی سینٹ کے دواجلاسوں کے درمیانی وقفے میں صدر کی طرف سے کی جانے والی تقرری ۔

Recessed : (a) — طاق وغیرہ میں رکھا ہوا ۔

Recessed bed : (n) — سفری بستر : وہ چارپائی وغیرہ جو موڑی جا سکتی ہو اور ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جائی جا سکتی ہو ۔

Recesser : (n) — وقفہ جاتی آرام کرنے والا : کام کے وقفہ میں مہلت سے مستفید ہونے والا ۔

Recession : (n) [L. 'Recessionem'.] — (۱) باز گشت: رجعت: واپسی: پس وری : پس گردی : پلٹنا : اعادہ ۔ (۲) پلٹنا : ہٹنا (کسی بات سے) : ترک : دست برداری : علاحدگی : خلوت نشینی ۔ (۳) (کسی چیز کا) پیچھے ہٹا ہوا حصہ: عقب نشینی ۔ (۴) (ارضیات) حوالگی : کاہیدگی۔ (۵) (پادریوں کی) مراجعت اجتماعی (کلیسا سے عبادت کے بعد) ۔ (۶) تقاطیر تدریجی (پانی کا) ۔ (۷)(روز گار کے نقطۂ نظر سے خراب معاشی حالت کا) وقفہ یا مدت : معاشی حالت یا سرگرمیوں میں عارضی گراوٹ ۔ (۸) پانی کا تحلیل ہونا (بخار کی شکل میں) ۔

Recessional : (a) — (۱) مراجعت یا سبکدوشی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) مناجات رجعت یا ترانۂ سلطان کا یا اس سے متعلق۔ (۳) تعطیلی (پارلیمنٹ کی تعطیل کا) : چھٹی کا ۔

Recessional : (n) — (۱) پادریوں کا مناجاتی نغمہ ۔ (۲) ڈراما وغیرہ کے خاتمہ کے موقع پر پیش کیا جانے والا الوداعی نغمہ ۔

Recessional hymn : (n) — مناجات (جو عبادت کے بعد پادری وغیرہ اپنے مجرے میں گاتے ہیں) : پادریوں کا مناجاتی نغمہ ۔

Recessionary : — (۱) پس گوشہ : پس گرداں : ارتجاعی : مائل بہ باز گشت ۔ (۲) (حیوانیات) رجعی : رجعیّہ (دو غذا ) : (نباتیات) رجعی خاصّہ : گریزاں خاصّہ ۔ (۳)تابع: ماتحت ۔ (۴) سبکدوش : محروم ۔

Recessive : (a) — دیکھو Recessionary

Recessive : (n) (۱) باز گشتی ۔ (۲) رجعی خاصّہ ؛ مغلوب خاصہ ۔

Recessive accent : (n) وہ زور جو کسی لفظ کے پہلے بول پر پڑتا ھے ۔

Recessive character : (n) (حیاتیات) رجعی خاصّہ ؛ مغلوب خاصّہ ۔

Rechabite : (n) [Heb. Re, Kabim. f. the personal name Rakab.] (۱) قدیم یہودیوں کے ایك خانہ بدوش قبیلہ کا رکن ۔ (۲) تارك شراب ؛ تارك مے ؛ ریشابی ؛ انگلستان کی سو سائٹی کا ہر وہ شخص جس نے ترك مے کیا تھا ۔ (۳) خانہ بدوش ؛ خیموں میں رہنے والا ۔

Rechabitism : (n) خانہ بدوشی یاترك مے کا تجربہ یا اُس پر عمل ۔

Recherche : (a) [Fr.] (۱) منتخب ؛ نادر ؛ شاذ ؛ چیدہ ؛ فرمائش ۔ (۲) دور از کار ؛ بر آورد ؛ جس میں آورد ہو ۔

Recidivism : (n) (قانون) تکرار جرم ؛ مجرمانہ زندگی کی طرف عود۔

Recidivist : (n) [mod. L. 'Recidiviste'.] تکرار جرم کرنے والا ؛ عادی مجرم ؛ وہ شخص جو دوبارہ مجرمانہ زندگی میں مبتلا ہو جائے ۔

Recidivous : (a) بار بار دہرانے والا ؛ تکرار کرنے والا ؛ مکرر ہونے والا ؛ قابل اعادہ ۔

Recipe : (n) [L. 'Recipe'.] (۱) نسخہ (طبیبوں کا) ؛ معجون سازی کا نسخہ ؛ دوا جو نسخے کے مطابق تیار کی جائے؛ علاج۔ (۲) ترکیب ؛ نسخہ (کسی چیز کے تیار کرنے کا) ۔ (۳) تدبیر؛ گر ؛ لٹکا ۔ (۴) کھانا پکانے کا طریقہ؛ دستور العمل ؛ فارمولا ۔

Recipiency : دیکھو Reception

Recipient : (a) [L. 'Recipientem.'] دیکھو Receptive

Recipient : (n) (۱) وصول کرنے والا ؛ آخاذ ؛ آخذ ؛ گیرندہ یا بند ۔ (۲) اثر پذیری ؛ تاثر پذیری ۔ (۳) ہوائی پمپ کا گیرندہ ۔ (۴) زاویۂ معکوس ۔

Recipocal : (a) [f. L. 'Reciprocus'.] (۱) بالعوض ؛ بالمقابل ؛ جوابی ۔ (۲) باہمی؛ دو طرفہ ؛ باہم دگر ؛ آپس کا ؛ ایك دوسرے کا ؛ طرفین کا ۔ (۳) ملزوم ؛ متلازم ؛ متماثل ؛ لازم و ملزوم ۔ (۴) (ریاضیات) متکافی ؛ تعریفی ۔ (۵) (منطق) متبادل ۔ (۶) (قواعد) مقلوب؛ اُلٹا ؛ تفاعلی(ضمیر) ؛ معکوس ؛ راجع الی الفاعل ۔

Reciprocal : (n) (۱) (ریاضیات) وہ عدد جو دوسرے کے ساتھ ضرب دے کر ایك کے برابر ہو ؛ الٹا ۔ (۲) مساوی ؛ برابر ؛ نصف ثانی ؛ نقل ؛ مثنیٰ ۔ (۳) باہمی زندگی ۔

Reciprocal alphabet : (n) مقلوبی ہجا ؛ متلازم ہجا ؛ متکافی ہجا ۔

Reciprocal cross : (n) (نباتیات) دو طرفہ بار وری ؛ باہمی بار وری ۔

Reciprocal defence : (n) (قلعہ) دفاعی فوج کا میمنہ یا میسرہ ۔

Reciprocal demand : (n) دو افراد یا دو طبقوں کا ایك دوسرے سے پیداواری مطالبہ ؛ متوازی مطالبہ ؛ باہمی مطالبہ ۔

Reciprocal insurance : (n) باہمی انشورنس (جس میں ہر ممبر ایك دوسرے کی ضمانت دیتا اور لیتا ھے ) ۔

Reciprocal proportion : (n) (کیمیا) معادل تناسب ۔

Law of reciprocal proportions : (کیمیا) کلیّہ معادل تناسب۔

Reciprocal ratio : (n) باہمی تناسب ۔

Reciprocality : (n) دیکھو Reciprocity

Reciprocate : (v) [L. 'Reciprocat- , Reciprocare'.] (۱) متقابل سمتوں سے حرکت کرنا ؛ دو طرف سے حرکت کرنا ؛ آگے پیچھے چلنا ؛ سمت بدلنا ؛ (میکانیات) ہٹتے بڑھتے چلنا؛ آگے پیچھے حرکت کرنا ؛ متکافی کرنا ؛ دھك دھك بڑھنا ۔ (۲) حرکت دینا ؛ چلانا ؛ دھك دھکانا ۔ (۳) مبادلہ؛ معاوضہ کرنا ؛ ادل بدل کرنا ؛ باہم دگر رعایت کرنا (سلطنتوں کا تجارت میں) ؛ باہم دگر تبادلہ کرنا ۔ (۴) بدلے میں کرنا (جیسے محبت کے بدلے محبت کرنا )؛ اس طرح کے جذبات رکھنا ؛ بدلہ دینا ؛ بدلہ اتارنا ؛ دینا لینا ؛ تلافی کرنا ؛ مشابہ کرنا ۔ (۵) جوں کاتوں واپس کرنا ؛ بعینہٖ لوٹانا ؛ پورا پورا ادا کرنا ۔ (۶) برابر ہونا؛ مساوی ہونا ؛ متقابل ہونا؛ متفق ہونا ۔ (۷) ایك دوسرے کو دعا دینا ؛ ایك دوسرے کے لئے نیك خواہشات کا اظہار کرنا ۔ (۸) (ریاضیات) متکافی امداد پانا یا ہونا ۔ (۹) آگے پیچھے ہٹتے ہوئے گزرنا ۔

Reciprocating : (n) (انجینیئرنگ) متکافی ؛ دو طرفہ حرکت کنندہ ۔

Reciprocating engine : (n) (انجینیئرنگ) متکافی انجن ؛ سیدھی دھر کا انجن ؛ جس کی دھر گردش کی بجائے آگے پیچھے حرکت کرتی ھے ۔

Reciprocation : (n) [L. 'Reciprocationem'.] (۱) حرکت پس و پیش ؛ معاوضہ ؛ عوض ؛ بدل ؛ باہم دگر رعایت ۔

(معاشیات) معامله : متقابله : مبادله ۔ (٢)(میکانیات) دو طرفه حرکت : دهك دهك ۔ (٣) حرکت معکوس : آگے پیچھے کی حرکت ۔ (٤) مساوی : متقابل : متفق. (٥)(جذبات و احساس کا) تبادله : عمل متقابل ۔

Reciprocative : (a) عمل متقابل کرنے والا : حرکت معکوس کی خصوصیت رکھنے والا ۔

Reciprocator : (n) جو عمل معکوس کرتا هے ۔

Reciprocatory : (a) دیکھو Reciprocating

Reciprocity : (n) [L. 'Reciprocite'.] (١) تقابل : معامله متقابله : مقابله : باہم دگری : التزام ۔ (٢) تعامل : عمل و ردعمل : فعل و انفعال ۔ (٣) لین دین : ادل بدل : معاوضه : مراعات : رعایت باہم دگر (خصوصاً سلطنتوں کا تجارتی تعلقات کی بنا پر ایك دوسرے کو رعایتیں دینا)؛ (سیاسیات) مراعات باہمی۔ (٤) (الیکٹرك انجینیئرنگ) متکافیت ۔ (٥) (فلسفه) باہمی عمل و رد عمل ۔

Reciprocity theorem : (n) (الیکٹرك انجینیئرنگ) مسئله متکافیت ۔

Recital : (n) (١) مفصل بیان : رو داد : کیفیت : حالت تفصیلی. (٢) دستاویز کا وه حصه جس میں واقعات هوں: واقعات. (٣) خواندگی : قرأت : تلاوت : خوشخوانی۔ (٤) نغمه سرائی : موسیقار نوازی (شخص واحد کی یا ایك هی شخص کی تصنیف سے) ۔ (٥) باز خوانی: باز سرائی : دہرانا : آموخته خوانی ۔ (٦) تعریف: گزارش : از بر خوانی : تنہا خوانی ۔ (٧) شمار : گنتی : مخصوص کھاته۔ (٨) قصه: کہانی : حکایت ۔

Opera recital : (n) اوپیرا موسیقی : غیر روایتی انداز میں موسیقی کی ترتیب اور اوپیرا الفاظ کی ادائیگی : مخصوص لباس اور اداکاری کے بغیر اوپیرا کی موسیقی اور الفاظ کی ادائیگی ۔

Recitalist : (n) موسیقار ۔

Recitation : (n) [L 'Recitationem'.] (١) خوش خوانی : تحت اللفظ: انشاد ۔ (٢) از بر خوانی : حفظ خوانی : شرح : ذکر: تعریف ۔ (٣) نغمه سرائی : موسیقار ۔ (٤) (دینیات) تلاوت : ترتیل : حفظ پڑھنا : قرأت ۔ (٥) (دینیات) وعظ : زبانی خطبه ۔ (٦) باز خوانی : کسی موضوع پر امتحان (جو پہلے ہی سے بتا دیا گیا هو یا جس کی تشریح کر دی گئی هو) ۔

Recitative : (a) [It. 'Recitative'.] (موسیقی) نغمه سرائی سے متعلق : یا اس کی صفت کا: نغمه سرا۔

Recitative : (n) (١) اوپیرا (نغمهٔ ناٹك) کے مکالمے وغیره کو لحن سے ادا کرنے کا عمل : نغمه سرائی ۔ (٢) وه مکالمه یا عبادت جو لحن سے پڑھی جائے : لحنیه : لحنیه (مکالمے کا) پارٹ ۔

Recitativo : (n) دیکھو Recitative (n)

Recite : (v) [L. 'Recitare'.] (١) تلاوت کرنا : خوش خوانی کرنا : لَے سے پڑھنا : سنانا ۔ (٢) (قانون) اقتباس سنا نا : دستاویز پڑھنا ۔ (٣) گننا : شمار کرنا : ترتیب سے بیان کرنا ۔ (٤) تقریر کرنا : نقل کرنا : تعریف کرنا : تکرار کرنا ۔ (٥) نغمه سرائی کرنا (تنہائی میں) ۔ (٦) دہرانا یا زور سے پڑھنا (خصوصاً) کسی مجمع کو خطاب کرنا (یادداشت سے) ۔ (٧) منسوب کرنا : بیان کرنا : کہنا : اعلان کرنا : روداد بیان کرنا : تفصیل کے ساتھ بیان کرنا ۔ (٨) تفصیل میں جانا : فہرست پیش کرنا : پوری صراحت کرنا ۔ (٩) سبق دہرانا : امتحان دینا : سوال کا جواب دینا ۔

Reciter : (n) (١) تحت اللفظ خواں : خوش خواں : قاری (لَے سے) پڑھنے والا : بیان کرنے والا : از بر خواں ۔ (٢) وه کتاب جس میں خوش خوانی کے لئے عبارتیں جمع هوں : گلدسته ۔

Reciting-note : (n) لحن : متوالی لَے ۔

Reck : (v) [OE. 'Reccan'.] (١) خوف زده هونا : مرعوب هونا : پروا کرنا : خاطر میں لانا : ملحوظ رکھنا : سروکار رکھنا، خیال کرنا : دلچسپی لینا ۔ (٢) کسی کی خواہش کا احترام کرنا ۔ (٣) توجه کرنا : دھیان دینا : لحاظ رکھنا یا کرنا ۔ (٤) جاننا : خبر هونا : سوچنا ۔ (٥) سروکار رکھنا : اُنسیت رکھنا (کسی شخص سے) : بے چین هونا: پریشان هونا (کسی شخص کے لئے) ۔

Reckless : (a) [OE. 'Recceleas'.] (١) بے پروا : بے باك : نڈر : انجام سے بے پروا : جلد باز : ناعاقبت اندیش ۔ (٢) بے دھڑك : من چلا : بے جگر : جیوٹ ۔ (٣) نظر انداز کرنے والا : توجه نه دینے والا : بے فکرا : غیر ذمه دار : وحشی ۔

Recklessly : (adv.) بے پروائی کے ساتھ : بے باکی سے: ناعاقبت اندیشی سے : بے توجہی سے ۔

Recklessness : (n) بے پروائی : بے باکی : بے توجہی : ناعاقبت اندیشی ۔

Reckling /Wreckling: (n) [Origin unkn.] ریوڑ کا سب سے چھوٹا اور لاغر جانور : خاندان کا سب سے چھوٹا اور ناتا بچه ۔

Recklinghausen : (a) جرمنی کے شہر ریکلنگ ہاؤزن کا یا اُس سے متعلق : وہاں کا مروج طرز یا وضع ۔

Reckon : (v) [OE. (ze) 'Recenian'.] (۱) (تعداد) کا یقین کرنا : جانچنا : بچارنا : شمار میں لانا : گننا : جوڑنا ۔ (۲)(کسی عدد سے) گنتی کرنا : شروع کرنا یا ہونا : (کسی عدد تک) گننا یا گنا جانا ۔ (۳) اندازہ لگانا : (کسی کی سیرت کو) جانچنا : سمجھ لینا : پرکھ لینا ۔ (۴) میزان لگانا : تخمینہ کرنا : جوڑنا۔ (۵) محسوب کرنا : شمار کرنا : (کسی خاص زمرے میں) سمجھنا ۔ (۶) غور و فکر کے بعد رائے قائم کرنا : وثوق سے سمجھنا ۔ (۷) حساب کرنا : حساب لگانا : حساب کتاب کرنا : حساب چکانا ۔ (۸)بھروسا کرنا : اعتماد کرنا : بھروسے پر ہونا ۔ (۹) معلوم کرنا : دریافت کرنا : پتا لگانا (تعداد یا مقدار شمار کر کے ) ۔ (۱۰) حساب میں شامل کرنا : حساب میں رکھنا : تقسیم کرنا ۔ (۱۱)دعویٰ کرنا : انصاف کرنا : فرض کرنا : انحصار کرنا : خیال کرنا : فیصلہ کرنا : نتیجہ نکالنا : کسی خاص خیال کا ہونا ۔ (۱۲) شمار کرنا : تخمینے سے نتیجہ پر پہنچنا ۔ (۱۳) توقع رکھنا : امید کرنا : راہ دیکھنا : تلاش کرنا ۔

I reckon : (جملۂ معترضہ کے طور پر مستعمل) میں سمجھتا ہوں۔

To reckon with : قابل غور سمجھنا : آمادہ ہونا ۔

To reckon without one's host : دیکھو Host (n)

Reckonable : (a) قابل شمار : شمار کے لائق : جوڑنے کے لائق ۔

Reckoner : (n) جانچنے والا : شمار کرنے والا : حساب لگانے والا : تخمینہ کرنے والا : اندازہ لگانے والا (ریاضیات) شمارندہ ۔

Ready reckoner : (ریاضیات) زود شمار : حاضر شمار۔

Reckoning : (n) (۱) شمار کرنے کا عمل : شمار : گنتی : حساب : تخمینہ کرنا : اندازہ لگانا : جوڑنا : محاسبہ ۔ (۲) جوڑنے یا گننے کا طریقہ : گنتی کی کاروائی (خصوصاً)۔ (۳) حمل کی متعینہ مدت ۔ (۳)(دینیات) پاداش : (جہاز رانی) تعینش مقام۔ (۵) رقم کی گنتی یا اُس کا حساب ۔ (۶) بل (خصوصاً کسی شراب خانے کا) ۔ (۷)جانداد کے بعد خدا کے روبرو اعمال کا حساب و کتاب یا فیصلہ ۔ (۱۰) حساب فہمی یا دو پارٹیوں کے درمیان اختلافات کا خاتمہ ۔ (۱۱) اتفاقات اورناگہانی ضرورتوں کے اندازہ کا عمل : توقع : اُمید ۔

Day of Reckoning : یوم الحساب : روز قیامت : روز کفارہ : سزا کا دن ۔

Dead reckoning : دیکھو Dead

Dutch reckoning : وہ بل جس میں ہر بار رقم بڑھا دی جائے۔

To be one reckoning /-come to- : مساوی ہونا: برابر ہونا ۔

To be out in one's reckoning : اندازہ یا حساب یا توقع کا غلط نکلنا ۔

To leave out of one's reckoning : میزان کا ٹھیک نہ لگانا۔

To lose one's reckoning : گنتی بھول جانا ۔

Reclaim : (v) [L. 'Reclamare'.] (۱) لوٹانا : واپس بلانا : پلٹنا : باز طلبی کرنا ۔ (۲) حد کے اندر رکھنا : قابو میں رکھنا : روکنا : باز رکھنا : ضبط کرنا : دبانا : حراست میں رکھنا۔ (۳) واپس لینا (بیان) ۔ (۴) چھڑانا : نجات دلانا (ضلالت یا بدولت سے) ۔ (۵) اصلاح کرنا : از سر نو ترتیب یا مشکل کرنا : درست کرنا: غلطی کو ٹھیک کرنا ۔ (۶) زمین توڑنا : زیر کاشت لانا : کار آمد بنانا : سمندر سے زمین کو نکالنا : (بیکار زمین کو) کاشت کے لائق بنانا ۔(۷) رام کرنا : وحشت دور کرنا : مہذب بنانا : اہل بنانا (وحشی کو) : مسخر کر لینا : مطیع کر لینا ۔ (۸)متفق ہونا : چاہنا : واپس لینا (شخص یا چیز) ۔ (۹) (Obj. Clause کے ساتھ) معترض ہونا : مخالفت میں کہنا :مخالفت کرنا ۔ (۱۰) (اسکاتستانی قانون) اپیل کرنا : گزارش کرنا ۔

Reclaimable : (a) نجات پذیر : اصلاح پذیر : قابل کاشتکاری : قابل ضبط : روکنے کے لائق : (سیاسیات) قابل بحالی ۔

Reclaimant/ Reclaimer : (n) اصلاح کرنے والا : قابو میں رکھنے والا : مہذب بنانے والا : رام کرنے والا : نجات دلانے والا ۔

Reclaimation : (n) [L. 'Reclamationem.'] (۱) نجات دہانی : اصلاح : بازیابی : اصلاح ممبر میں ۔ (۲) مخالفت : اعتراض ۔ (۳) (سیاسیات) بحالی : (زر عدالت) مزروعہ سازی (بنجر زمین کی) : سمندر پاٹ کر قابل آبادی زمین تیار کرنا ۔ (۴) واپسی : باز یابی ۔

Reclaime : (n) [Fr. f. 'Reclame'.] اعلان : اشتہار : شہرت : فن خود اشتہار : اشتہار بازی : شہرت بازی : شہرت کی خواہش : نمود و نمائش ۔

Reclean : (v) دوبارہ صاف کرنا۔

Reclinant : (a) [F. 'Reclinant'.] (نقابت) جھکا ہوا : مڑا ہوا۔

Reclinate : (a) [L. 'Reclinatus'.] خمیدہ : سرنگوں : (نباتیات) سرنگوں (شاخ ، پتیاں وغیرہ)۔

Reclination : (n) [Late L. 'Reclinationem'.] (جراحی) موتیا بند کا آپریشن۔

Recline : (v) [L. 'Reclinare'.] (۱) (تکیہ لگائی) لیٹنا یا بیٹھا ہونا : کسی چیز کے سہارے لیٹنا یا بیٹھا ہوا ہونا : تکیہ لگانا : تکیہ لگا رکھنا : سہارا لے کر لٹانا یا بٹھانا۔ (۲)(مجازاً) بھروسا کرنا : تکیہ کرنا : بھروسے سے پر رہنا۔ (۳) خم کرنا : آرام کرنا : استراحت کرنا۔

Reclined : (a) خیدہ حالت : سہارا لینے کی حالت۔

Recliner : (n) تکیہ لگانے والا : سہارا لینے والا : آرام کرنے والا۔

Reclining : (a) سرنگوں ہونے والا : خمیدہ ہونے والا۔

Recloser : (n) (الیکٹرک) بجلی کے سرکٹ کو درست کرنے والا آلہ۔

Recluse : (a) گوشہ نشیں : عزلت نشیں : دنیا سے علاحدگی اختیار کرنے والا : معاشرہ سے الگ رہنے والا : الگ تھلگ رہنے والا۔

Recluse : (n) [L.'Recludere'.] (۱) تارک الدنیا : سنیاسی : تیاگی : مرتاض : وہ شخص جو دنیا و مافیہا سے علاحدہ ہو۔ (۲) معاشرہ سے الگ تھلگ رہنے والا شخص۔

Reclusion : (n) [L. 'Reclusionem'.] (۱) گوشہ نشینی : خلوت نشینی : عزلت نشینی : دنیا بیزاری۔ (۲) قیدی کی طرح تنہا : تنہائی۔ (۳) (دینیات) اعتکاف : عزلت۔

Reclusive : (a) علاحدگی : سبکدوشی۔

Reclusory : (a) [med. L. 'Reclusorium'.] گوشۂ عافیت : گوشہ تنہائی : مامن۔

Recognised : (a) مسلّم : منظور شدہ : تصدیق شدہ۔

Recognition : (n) [L. 'Recognitionem'.] (۱) (تاریخ) باز پرسی کا طریقہ (ابتدائی نارمن بادشاہوں کے زمانے میں انگلستان کی جیوری کی)۔ (۲) (نفسیات) پہچان : شناخت : موفت۔ (۳) اقرار : اعتراف : قدر شناسی : تصدیق : قدر دانی : اظہار قدر دانی : تقدیر : تشخیص۔ (۴) منظوری۔ (۵) شناسائی : رسمی شناسائی : تصدیق رسمی : قبول رسمی : بجا آوری۔ (۶) خصوصی توجہ۔ (۷) (اسکاتستانی قانون) رعیت کی جائداد پر تصرف کا جاگیر دارانہ قانون۔

In recognition of : مہربانی ، خدمت ، احسان وغیرہ کے اعتراف میں۔

Recognitor : (n) [med. L. 'Recognitor'.] (اب تاریخ) تفتیشی جیوری کا ممبر۔

Recognitory : (a) شناخت کا یا اس سے متعلق : اعترافی۔

Recognizability : (n) شناخت پذیری : قابل تسلیم ہونا۔

Recognizable/ -isable : (a) قابل شناخت : شناخت پذیر : قابل تسلیم : قابل اعتراف۔

Recognizably : (adv.) بطور شناخت : قابل اعتراف طور پر : اس طرح کہ پہچانا جا سکے۔

Recognizance/ -isance : (n) [OF. 'Recon(u)issance'.] (۱)(قانون) مچلکہ : اقرار نامہ۔ (۲) زر مچلکہ۔ (۳) شناخت : باز شناسی۔

Recognizant : (a) (۱) مقرر : معترف۔ (۲) آشنا : آگاہ : شعور رکھنے والا۔

Recognize/-ise : (v) [L. 'Recognoscare'.] (۱)اقرار کرنا : قائل ہونا : اعتراف کرنا : مقرر ہونا : تسلیم کرنا : معترف ہونا : واقف ہونا : وجود کو تسلیم کرنا : تصدیق کرنا : لائق توجہ سمجھنا : قدر دانی کرنا : صحیح سمجھنا : منظوری دینا : بر حق جاننا۔ (۲) سمجھنا : ملحوظ رکھنا : پیش نظر رکھنا۔ (۳) پہچاننا : شناخت کرنا۔ (۴) دوبارہ جاننا : پہلے سے معلوم شے کو پھر سے جاننا۔ (۵) شکل و شباہت سے پہچاننا : کردار سے پہچاننا۔ (۶) پوری طرح معلوم کرنا : اچھی طرح سمجھ لینا : تسلیم کرنا۔ (۷)(امریکا) مچلکہ دینا۔

Recognizee : (n) (قانون)وہ شخص جس کے حق میں مچلکہ دیا جائے۔

Recognizer : (n) اعتراف کرنے والا : تسلیم کرنے والا : مقرر : قدر دانی کرنے والا۔

Recognizingly : (adv.) اعتراف کے ساتھ : بطور شناخت۔

Recognizor : (n) (قانون) مچلکہ دینے والا۔

**Recoil : (n) [f. next.]** (۱) پسپائی ؛ پس زدگی ؛ عقب نشینی ۔ (۲) جھجھك ؛ نفرت ۔ (۳) باز گشت ؛ گدّا ؛ دھکا ؛اچھال ؛ (طبیعیات) باز گشت خصوصاً بندوق کے فائر ہونے کے وقت کا دھکا ۔

**Recoil : (v) [OF. 'Reculer'.]** (۱) پسپا ہونا ؛ پیچھے ہٹنا ؛ ہتھیار ڈال دینا (دشمن کے سامنے) ؛ سبکدوش ہونا ۔ (۲)چونك کریا اچھل کر پیچھے ہٹنا ؛الٹی جست کرنا ؛ جھجھك جانا ؛ (طبیعت کا) گریز کرنا ؛ ابا کرنا ؛ نفرت کرنا ۔ (۳) (گدا یا ٹکر کھا کے ) الٹنا ؛ بلز گشت کرنا ؛ لوٹ پڑنا۔ (۴) جھٹکا دینا ؛ دھکا دینا (بندوق کا چلائے کے بعد) ۔ (۵) (خوف یا گھبراہٹ سے) پیچھے ہٹنا۔

**Recoiler : (n)** پسپا ہونے والا؛ پیچھے ہٹنے والا؛ باز گشت کرنے والا ؛ چونك کر پیچھے ہٹنے والا ۔

**Recoil escapement : (n)** (گھڑی سازی) باز جست گریزہ ۔

**Recoil pallet : (n)** (گھڑی سازی) باز جست گریزہ کا ابھار ۔

**Recoil wave : (n)** دیکھو Dicrotic wave

**Recoilingly : (adv.)** پسپا ہوتے ہوئے ؛ باز گشت کے طور پر ۔

**Recollect : (n) [L. 'Recollectus'.]** ۱۵ ویں صدی میں اسپینی نژاد فرقہ ؛ اس فرقے کا کوئی رکن ۔

**Recollet : (n) [F. 'Recollet'.]** دیکھو Recollect (n)

**Recommend : (n) [med. L. 'Recommendare'.]** (۱) سونپنا سپرد کرنا ؛ تفویض کرنا ؛ حوالے کرنا (خدا کے یا کسی شخص کے) ۔ (۲) سفارش کرنا (زبان یا قلم سے) ۔ (۳)(کسی شخص کو) تجویز کرنا ؛ پیش کرنا (کسی عہدے کے لئے) ۔ (۴) باعث خوشنودی ہونا ؛ قابل قدر بنانا ؛ پسندیدہ بنانا (کسی کی نظر میں) ؛ قابل قبول بنانا ۔ (۵) صلاح دینا ؛ سمجھانا؛ رائے دینا ؛ مشورہ دینا۔ (٦) خیال کرنا ؛ سرپرستی کرنا ؛ لطف و کرم کرنا ؛ حمایت کرنا ۔

**Recommendable : (a)** سفارش کے لائق ؛ حمایتی کے قابل ۔

**Recommendableness : (n)** سفارش کے لائق ہونا ۔

**Recommendably : (adv.)** سفارش کے طور پر ۔

**Recommendation : (n) [med. L. 'Recommendationem'.]** (۱) سفارش ؛ تفویض ۔ (۲) سفارشی خط ؛ سفارشی سند ۔ (۳) جس سے پسندیدگی یا قبولیت حاصل ہو۔ (۴) مشورہ ؛ صلاح ؛ نصیحت ؛ پند ؛ وعظ.

**Latter of recommendation :** سفارشی چٹھی (خصوصاً تعارفی خط ) ۔

**Recommendation role : (n)** (سیاسیات) رائے عامہ ۔

**Recommendatory : (a)** (۱) سفارشی ؛ اظہار سفارش ۔ (۲) جس کے ذریعہ سفارش ہوتی ہو ؛ مشورہ جاتی ؛ صلاح کا رانہ ۔ (۳) سفارشی تجویز کا ؛ سفارشی بحالی کا ۔

**Recommendatory letter : (n)** سفارشی خط ۔

**Recommender : (n)** سفارش کرنے والا ۔

**Recompensation : (n) [Late L. 'Recompensationem'.]** (اسکاتستانی قانون) معاوضے کے سلسلے میں مدعا علیہ کے تازہ دعویٰ کے جواب میں مدعی کی دلیل ۔

**Recompense /-pence : [OF. 'Recompenser'.]** (۱) معاوضہ ؛ سزا؛ مکانات ؛ تلافی ؛ ہرجانہ ۔ (۲) معاوضہ بطور تلافی نقصان ؛ کسی چیز کے بدل کے طور پر معاوضہ ۔ (۳)(تکلیف ، خدمات یا صلاحیت کا) معاوضہ ۔

**Recompense / -pence : (v) [Late L. 'Recompensare'.]** (۱)انعام دینا ؛ اجر دینا ؛ جزا دینا ؛ سزا دینا ؛ بدلہ دینا ؛ مکافات دینا ؛ عوض دینا ۔ (۲) تلافی کرنا ؛ معاوضہ دینا ؛ بھرپائی کرنا ؛ ہرجانہ دینا ۔ (۳) واپس کرنا (کسی کام یا بات کے بدلے میں) ۔ (۵) دوبارہ ادا کرنا ؛ واپس کرنا؛ ترمیم کرنا ۔

**Reconcilability : (n)** صلح پذیری ؛ مصالحت پذیری ؛ تطبیق پذیری ۔

**Reconcilable/ -cileable : (a)** صلح پذیر ؛ مصالحت پذیر ؛ تطبیق پذیر؛ (ریاضیات) قابل تطبیق ؛ اصلاح پذیر ۔

**Reconcilableness : (n)** دیکھو Reconcilability

**Reconcilably : (adv.)** صلح پذیری کے ساتھ ؛ مصالحت کے طور پر ۔

**Reconcile : (v) [L. 'Reconciliare'.]** (۱) صلح کرنا ؛ مصالحت کرنا ؛ تطبیق کرنا ؛ راضی ہونا ؛ مان جانا ؛ مل جانا ؛ ملاپ کر لینا (لڑائی کے بعد) صلح کرا دینا ؛ ملاپ کردینا؛ دوبارہ دوستی پیدا کرنا ؛ دوبارہ ہم آہنگی پیدا کرنا؛ مطابقت میں دوبارہ متحد ہونا ۔ (۲) (مقدس حکام کو خرابی کے بعد) پاك کرنا ؛ پوتر بنانا؛ (خاص نماز یا دعا وغیرہ سے) ؛ (کلیسا) (نجاست بد دینی کو) خاص خدمت سے پاك کرنا۔ (۳) راضی بہ رضا کرنا ؛ سر تسلیم خم کرنا ؛

ملوا دینا : تسلیم کرنا ۔ (۴) (جھگڑا) مٹانا (معاملہ) رفع دفع کرا دینا : تصفیہ کرا دینا : صلح صفائی کرانا ۔ (۵)ہم آہنگ کرنا (متضاد بیانات وغیرہ کو) : توافق پیدا کرنا : میل دینا : موافق بنانا : مطابقت دینا : تطبیق کرنا ۔ (٦) ساز گار ہونا : ساز گار بنانا : موافق بنانا : موزوں ہونا ۔ (۷) دوست ہونا : مونس ہونا ۔ (۸)(کلیسا) متحد ہو جانا ۔ (۹) (نظریہ ، بیان مصنف کا) ایك دوسرے سے راضی ہونا : باہم رضا مند ہونا ۔

**Reconcilement : (n)** مصالحت: موافقت: تصفیہ : ملاپ : توافق: تطبیق.

**Reconciler : (n)** مصالحت کرانے والا : توافق پیدا کرنے والا : خصوصاً کلیسا کو پاك صاف کرنے والا ۔

**Reconciliate : (v)** دیکھو Reconcile

**Reconciliation : (n)** [L. 'Reconciliationem'.] (۱) مصالحت : موافقت : تصفیہ : ملاپ : توافق : تطبیق : خصوصاً مذہبی استعمال میں خدا اور انسان کے درمیان موافقت. (۲) دوبارہ اتحاد (کسی کلیسا کے افراد کا): (نجاست سے ) کلیسا کی پاکی : نفاست ۔ (۳) رضا مندی: میل : اتحاد : ہم آہنگی : ساز گاری : ہم آشنائی : مطابقت ۔

**Reconciliation statement : (n)** گوشوارۂ تطبیق ۔

**Reconciliator : (n)** دیکھو Reconciler

**Reconciliatory : (a)** اصلاحی : آشنائی پذیر : آشنائی آمیز : مصالحت پذیر ۔

**Recondite : (a)** [L.'Reconditus'.] (۱) (مضامین وغیرہ) مغلق : غامض: پیچیدہ : غیر معروف : عسیر الفہم : دور از کار: دقیق : مشکل ۔ (۲) (مصنف) اخلاق پسند : مشکل نویس : مشکل پسند ۔ (۳) پوشیدہ : نہاں : اسرار آمیز : عمیق : گہرا : (سیاسیات) مخفی ۔ (۴) عمیق علم : گہرا مطالعہ ۔

**Reconditely : (adv.)** غامضانہ : اخلاق کے ساتھ : مشکل پسندی سے : مشکل نویسی سے ۔

**Reconditeness : (n)** (۱) (از سر نو) درست کر دینا : پھر سے ٹھیك کر دینا : سارا نام بدل کر اصلاح کر دینا : نئے سرے سے تشکیل کرنا ۔ (۲) مناسب : معقول : عملی : لائق استعمال حالت اختیار کرنا۔

**Reconditioned : (a)** درست کیا ہوا : پھر سے ٹھیك کیا ہوا ۔

**Reconditioning : (n)** درستگی : نئے سرے سے تشکیل ۔

**Reconnaissance : (n)** [F. f. 'Reconniss reconnitre'.] (۱) (فوج) (جنگی) جاسوس : دیکھ بھال : قراولی : (سروے) سرسری معائنہ ۔ (۲) فوج قراول : گروہ جا سوساں. (۳) کسی چیز کی ابتدائی دیکھ بھال : تمہیدی معائنہ : ابتدائی معائنہ : ابتدائی ملاحظہ : ابتدائی جانچ پڑتال ۔ (۴) (انجینیئرنگ) کسی علاقے کا سروے (اُس کی قدرتی عمومی خصوصیات معلوم کرنے کے لئے) (جہاز رانی) ساحل کا سروے ۔ (۵) (ارضیات) ارضیاتی سروے ۔ (٦) کسی ملك کا سروے (جو اُس کی فوجی حیثیت یا طاقت معلوم کرنے یا معدنیات کے ذخائر کا پتا چلانے کے لئے کیا جائے ) ۔

**Reconnaissance car : (n)** تیز رفتار فوجی کار (جس میں ہلکے آلات جنگ ، مشین گن اور ریڈیو وغیرہ ہوتے ہیں) ۔

**Reconnaissance in force : (n)** (۱) پورے دستۂ فوج کی دیکھ بھال : قراری ۔ (۲) (دشمن کی پوزیشن اور طاقت معلوم کرنے کی غرض سے) ایك بڑی فوج کے ذریعہ حملہ ۔

**Reconnaissance level : (n)** (سروے) سرسری اُفق نما ۔

**Reconnoissance : (n)** پہلے یہ لفظ Reconnaissance اور Recognizance کے معنی میں استعمال ہوتا تھا اور اب غیر مستعمل ہے ۔

**Reconnoitre / -ter : (n)** [f. next.] قراولی : جاسوسی ۔

**Reconnoitre : (v)** [L. 'Recognoscere'.] (۱) (فوج) تمہیدی جائزہ لینا : ابتدائی جانچ پڑتال کرنا : سرسری معائنہ کرنا ۔ (۲) جاسوسی کرنا (فوجی مقاصد سے) : (غنیم یا موقع کی) دیکھ بھال کرنا : جائزہ لینا : قروالی کرنا.

**Reconnoitrer : (n)** جاسوسی کرنے والا : معائنہ کرنے والا (غنیم کا).

**Reconstituent : (a)** (طب) مقوی (دوا) ۔

**Reconstructionary : (n)** دیکھو Reconstruction

**Reconstructionism : (n)** بیسویں صدی میں امریکی یہودیت کی ایك تحریك جو قدامت پرست سے متاثر تھی ۔

**Reconvention : (n)** (قانون) دو مدعاعلیہ کی طرف سے مدعی کے خلاف جوابی اقدام (ایك ہی جج کے اجلاس میں): جوابی یا الٹی نالش ۔

**Record : (n)** [OFr. 'Recorder'.] (۱) اندراج: قلم بندی : ضبط تحریر میں آنا ۔ (۲) تحریر : دستاویز : مسل : فرد : کاغذات : سرکاری روداد ۔ (۳) تاریخی دستاویز : (تحریری)

تاریخی شہادت وغیرہ ؛ یادگار ؛ آثار ؛ نشانی ؛ مآثر ؛ نظیر ۔ (۴) پچھلی زندگی کے تحریری حالات ؛ اعمال نامہ ؛ کارنامہ ۔ (۵) ریکارڈ ؛ کسی چیز میں بہترین کارنامہ ؛ بہترین کارنامہ ؛ بہترین کرتب۔ (٦) اندراج ؛ دفتر ؛ کارگذاری ؛ رو داد ۔ (۷)(تعمیرات) تعلیمی حالت ۔ (۸) آواز وغیرہ کی منطقی (کسی دوسری چیز پر) ؛ صدابندی ۔ (۹) مندرج ؛ ثبت ؛ ثبت کردہ ۔ (۱۰) شہادت؛ علم ؛ اطلاع ؛ واقفیت ۔ (۱۱) یاد داشت ؛ نگارش ؛ روز نامچہ ؛ یاد آوری ؛ حافظہ ؛ یادگار ۔ (۱۲) توثیق نامہ ؛ تصدیق نامہ (سرکاری) ۔ (۱۳) عوامی ادارہ یا عوامی عہدہ داروں کی کاروائیوں یا حرکات سے متعلق ہم عہد سرکاری دستاویز ۔ (۱۴) کسی اہم دستاویز کی مستند نقل ۔ (۱۵) عدالتی کاروائیوں پر مشتمل ہم عصر سرکاری دستاویز ۔ (۱٦) عدالتی مقدمات میں استعمال کئے جانے والے قانونی کاغذات کی سرکاری نقل ۔ (۱۷)ہر وہ چیز جو معلوم ہو یا جسے معلوم کیا جا سکتا ہو یا جو ریکارڈ میں ہو ۔ (۱۸) کوئی چیزجس سے اشخاص یا واقعات کی یاد محفوظ رہے ۔ (۱۹)ہر وہ چیز جس پر میکانکی یا الیکٹرانک ذرائع سے آواز منتقل کی گئی ہو ؛ گراموفون کا ریکارڈ ؛ صفحۂ گراموفون ۔

Court of record : وہ عدالت جس کی کاروائیاں رسمی طور پر ضبط تحریر میں لائی جاتی تھیں اور جن کی حیثیت قانونی شہادت کی ہوتی ھے ۔

For the record : ریکارڈ کئے ہوئے حقائق کے بارے میں پوچھ تاچھ (سرکاری اور رسمی طور پر) ۔

Gramophone record : گراموفون ریکارڈ ۔

Matter of record /Thing-/Debt- : لائق اندراج شے ۔

Off the record : وہ مواد جسے شائع نہ کیا جاسکتا ہو یا جسے حوالے کے طور پر پیش نہیں کیا جا سکتا ہو؛ سرکاری راز ؛ پوشیدہ طور پر ؛ غیر سرکاری طور پر ۔

On the record / Upon - : قابل اعلان ؛ لائق اشاعت ۔

Public record office : لندن کا محافظ خانہ ۔

To bear record : گواہی دینا ؛ مدد دینا ۔

To beat the record /-break - : پچھلوں سے سبقت لے جانا ؛ رکارڈ توڑ دینا ؛ مثال قائم کر دینا ؛ کار نامہ انجام دینا ۔

To go on record : اپنی رائے یا اپنے خیال کا باضابطہ اظہار کرنا ۔

To keep to the record : نفس مبحث سے نہ ہٹنا ۔

To put(oneself) on record : مندرجہ چیزوں میں جگہ پانا ؛ اپنا خیال ظاہر کرنا ۔

To take to record / -call - : گواہی کے لئے بلانا ۔

To travel out of the record : نفس مبحث سے دورھو جانا ۔

Record : (a) انتہائی یادگار ؛ جو ریکارڈ قائم کرے ۔

Record : (v) [L. 'Recordare'.] (۱) (پرندوں کا) چرکنا ؛ گنگنانا ؛ چوں چوں کرنا ؛ گانا ؛ چہچہانا ؛ چہ چہ کرنا ۔ (۲)قلمبند کرنا ؛ ضبط تحریر میں لانا ؛ رقم کرنا ؛ اندراج کرنا ؛ چڑھانا ؛ (دفتر وغیرہ میں) کھتیا لینا ؛ ثبت کرنا ؛ ضبط تحریر کرنا ؛ نگاہ رکھنا ۔ (۳)محفوظ کر لینا ؛ (کسی شکل میں) یاد گار قائم کر لینا ؛ ریکارڈ قائم کرنا ؛ ریکارڈ میں شامل کرنا ؛ ریکارڈ میں رکھنا ۔ (۴) مشق کرنا (نغمہ و لے وغیرہ کی ) ۔ (۵) ریکارڈ کرنا (گراموفون کے لئے نغمہ وغیرہ ) ؛ صدابندی کرنا ؛ کسی بھی چیز پر میکانکی طریقوں یا الیکٹرونك ذرائع سے آواز منتقل کرنا ؛ صحیح طور پر ریکارڈ کرنا ۔ (٦)شہادت دینا ؛ کسی عمل کے صحیح ہونے کی گواہی دینا ۔ (۷) فیصلہ دینا ؛ تائید کرنا ؛ حمایت کرنا ۔

Record : (adv.) اعلان عام کے قابل ؛ کسی کا عوامی سطح پر ظاہر کرنے کے لائق ہونے کے طور پر ؛ مشہور ؛ معلوم ؛ شائع شدہ یا دستاویزی ہونے کے طور پر ۔

Record agent : (n) مقامی بیمہ ایجنٹ جسے کمپنی کی نمائندگی اور اپنے طور پر پالیسی جاری کرنے کا اختیار ہوتا ھے۔

Record breaking : (a) وہ جو سابقہ ریکارڈ توڑ دے ؛ سابقہ کارناموں پر سبقت لے جانے والا ۔

Record changer : (n) فونو گراف کے ساتھ لگا ہوا وہ آلہ جس کے خود بخود ریکارڈ بجتے ہیں ؛ ریکارڈ چینجر ۔

Record cases : (n) (قانون) مدوّنہ مقدمے ۔

Record height : (n) انتہائی بلندی ۔

Record keeper : (n) (سیاسیات) محافظ دفتر ؛ ریکارڈ رکھنے والا ۔

Record of enquiry : (n) (قانون) سِل تحقیقات ۔

Record office : (n) محافظ خانہ ؛ ریکارڈ آفس ۔

**Record pace : (n)** انتہائی رفتار : تیز ترین رفتار ۔

**Record player : (n)** وہ آلہ جس سے گراموفون کے ریکارڈ کی آواز نکلتی ھے : گراموفون بجانے کی مشین خصوصاً برقی گراموفون جس میں کئی صوت افزوں گر لگائے جاتے ہیں : ریکارڈ پلیر ۔

**Record room : (n)** (سیاسیات) محافظ خانہ : ریکارڈ روم ۔

**Recordable : (a)** لائق تحریر : اندراج پذیر : یادگار ۔

**Recordation : (n) [L. 'Recordationem'.]** ضبط تحریر میں لانے کا عمل : ریکارڈ میں شامل کرنے کا عمل ۔

**Recorder : (n) [AFr. 'Recordour'.]** (۱) ثبت کرنے والا : اندراج کرنے والا : درج کرنے والا : قلم بند کرنے والا : لکھنے والا : مدّون : نویسندہ ۔ (۲) ناظم بلدہ : منصف : شہری حاکم عدالت ۔ (۳) آلہ اندراج نگار : شمار نما : درجہ نما : سوئی ۔ (۴) بانسری کی وضع کا ایک باجا جو اب متروک ھے ۔ (۵) شاہد : گواہ ۔ (۶) ریکارڈ کرنے والا : صدا بندی کرنے والا : صوت نگار مشین ۔

**Recordship : (n)** اندراج کرنے والے دفتر یا دفتری اصطلاح :نظامت بلدہ : منصفی ۔

**Recording : (a)** (۱) تدوین : صوت بندی : صدا بندی :ریکارڈ نگ : گراموفون ریکارڈ سازی ۔ (۲) ریکارڈ کرنے والا : اندراج کرنے والا : خصوصاً محاورے میں کاتب اعمال ۔ (۳) صدا بندی کا وقت ۔ (۴) جو صدائیں بند کی جائیں۔

**Recording agent : (n)** دیکھو Record agent

**Recording angel : (n)** کاتب اعمال : نیکی یا بدی کا فرشتہ : کراماً کاتبین ۔

**Recording head/ Record- : (n)** صدابندی کا ایک آلہ جس کے ذریعہ ریکارڈ شدہ آوازوں کو منتقل کیا جاتا ھے : ترسیمی آلہ ۔

**Recording instrument : (n)** دیکھو Recording head

**Recording meter : (n)** ساعت نما آلہ جس کے ذریعہ لہروں کی تبدیلی معلوم ہوتی ھے ۔

**Recordless : (a)** جس کی کوئی مستند تاریخ نہ ہو ۔

**Recount : (v)** (۱) تفصیلی بیان کرنا : وضاحت کرنا : مفصل سنانا: رام کہانی کہنا : شرح و بسط سے بیان کرنا : قصہ سنانا: کتھا سنانا : نقل کرنا ۔ (۲)ذہن میں لانا : یکے بعد دیگرے بیان کرنا ۔

**Recountal : (n)** وضاحت : تشریح : بیان ۔

**Recoup : (v) [F. 'Recouper'.]** (۱) (قانون) کم کرنا : گھٹانا : وضع کر لینا : (واجب الادا رقم میں سے ) وضعات کرنا ۔ (۲)(نقصان کی) تلافی کرنا : (نقصان) بھرنا : پورا کرنا : (اخراجات اور خسارے وغیرہ کو) ۔ (۳) ادا کرنا : بیباق کرنا : چکا دینا ۔

**To recoup oneself :** اپنی نقصان یا خرچ شدہ رقم کو وصول کرنا ۔

**Recoupment : (n)** (۱) (قانون) وضعات ۔ (۲) تلافی : معاوضہ ۔

**Recourse : (n) [L. 'Recursum'.]** (۱) امداد : مدد : استعانت : استمداد: پناہ جوئی : محافظت : تحفظ ۔ (۲) ذریعہ : ذریعۂ امداد : چارہ : وسیلہ ۔ (۳) بار بار مدد طلبی :عادتاً امداد طلبی ۔ (۴) زیادتی ۔ (۵) (قانون) (خصوصاً اسکاتستانی) ادائیگی کے مطالبے کا حق خصوصاًدرمیانی آدمی سے مطالبے کاحق (محاورے میں استعمال ) ۔

**To have (a) recourse to :** آسرا لینا : مدد یا مشورہ لینا : کام لینا : کام میں لانا : استعمال کرنا : مدد چاہنا : وسیلہ ڈھونڈنا ۔

**Without recourse : (v)** بلا حق طلبی : استمداد کے حق کے بغیر : غیر مستحق ۔

**Recoverable : (a)** لائق باز یافت : ممکن الحصول : بہبود پذیر : قابل اعادہ : قابل وصول ۔

**Recoverableness : (n)** باز یافتگی : بہبود پذیری ۔

**Recoverance : (n) [OF. 'Recoverance'.]** (۱) صحت یابی : افاقہ : شفایابی : بحالی : باز یابی : وصولی : (قانون) حصول حقیت : (سیاسیات) بازیابی : باز یافت ۔ (۲) کورنش بجا لانے کے بعد حالت اصلی میں واپسی ۔ (۳) رقص میں جھلکنے یا گرنے کے بعد اچانک کھڑے ہونے یا اُٹھنے کی میکانکی حرکت ۔ (۴) (کشتی رانی) چپّو چلاتے وقت جھکنے کے بعد سیدھا ہونے کی کیفیت ۔ (۵) معمول پر آنے کا عمل : نارمل حالت یا کیفیت میں واپسی ۔ (۶)بحالئ ہوش : بے ہوشی کی کیفیت سے ہوش میں آنے کی حالت ۔ (۷) بہتر حالت میں آنا : اچھی حیثیت میں آنا ۔(۸) دھات کو اصلی حالت میں لانے کا عمل ۔ (۹) (بد حالی کے بعد ) اقتصادی حالت میں بہتری ۔ (۱۰) خراب اور ردی چیزوں سے قابل استعمال اور

کرنا ؛ مکرر طاقت دینا ۔ (۳) تر و تازہ ہونا ۔

Recreate/ Re-create : (v) (۱) تخلیق ثانی کرنا ؛ نئے سرے سے پیدا کرنا ۔ (۲) نیا تصور قائم کرنا ؛ ذہن میں لانا اور درست کرنا ۔

Recreation : (n) تخلیق ثانی ؛ تازہ تصور ؛ نئی تخلیق ؛ تخلیق نو ۔

Recreation : (n) [L. 'Recreationem'.] (۱) تر وتازگی ؛ تر و تازگی کی حالت ؛ نئے سرے سے قوت کا حصول ؛ نیا حوصلہ (کھیل کود کے بعد) ۔ (۲) تفنن ؛ تفریح ؛ لطف اندوزی۔ (۳) سامانِ تفریح ؛ ذریعۂ تفریح ؛ فرصت کا مشغلہ ؛ تفریح کا موقع ۔ (۴) تفریحی کام ؛ مشق یا مصروفیت ۔ (۵) سامانِ تفریح فراہم کرنے والا (شخص یا چیز) ۔

Recreation ground : (n) کھیل کود کا میدان ؛ تفریحی میدان ۔

Recreation interval : (n) تفریحی وقفہ ۔

Recreation room : (n) (۱) کمرۂ علاج (وہ کمرہ جہاں کھیل کود اور تفریح کے ذریعہ علاج کیا جاتا ھے ) ۔ (۲) عوامی ہال (مثلاً ہسپتال میں تفریحی علاج یا سماجی سر گرمیوں کے لئے) ۔

Recreational : (a) تفریحی ؛ تفریح یا تفریح میدان کا یا اس سے متعلق ۔

Recreational therapist : (n) تفریح کے ذریعہ علاج کرنے والا ؛ علاج بالتفریح کا ماہر ۔

Recreational therapy : (n) علاج بالتفریح ۔

Recreationist : (n) تفریح کرنے والا خصوصاً کھلی جگہ میں ۔

Recreative : (a) تفریحی ؛ فرحت بخش ؛ لطف انگیز ۔

Recreative : (a) دوبارہ تخلیق کے لائق ؛ تخلیق نو کے لائق ۔

Recreatively : (adv.) تفریح کے طور پر ؛ لطف انگیزی کے ساتھ ۔

Recreativeness : (n) فرحت ؛ لطف انگیزی ۔

Recreativeness : (n) تخلیق ثانی ؛ خلق ثانی ۔

Recreator : (n) تفریح کرنے والا ؛ تفنن کرنے والا ۔

Recreatory : (a) دیکھو Recreational

Recredential : (n) وہ تعریفی خط جو کسی سفیر کو سربراہ مملکت کی

اچھی چیزیں حاصل کرنا ۔

Recovered : (a) صحت یافتہ ؛ شفایاب شدہ ؛ جو مریض نہ ہو ۔

Recoverer : (n) وصول کرنے والا ؛ حاصل کرنے والا ؛ پا لینے والا ۔

Recoveror/ -er : (n) موافق عدالتی فیصلہ کے بعد مطالبہ کرنے والا ۔

Recovery : (n) دیکھو Recoverance

Double recovery : بازیابی کی درخواست جس میں دو ضامنوں کی ضرورت ہوتی ھے ۔

Single recovery : بازیابی کی درخواست جس میں ایک ہی ضامن بلایا جاتا ھے ۔

Triple recovery : بازیابی کی درخواست جس میں تین ضامنوں کی ضرورت پڑتی ھے ۔

Recovery heat : (n) (طب) حرارت بحال ۔

Recreance : (n) [L. 'Recreantia'.] تفنن طبع ؛ تفریح ؛ لطف اندوزی ؛ تازگی ؛ تازہ دمی ؛ فرحت بخشی ۔

Recreancy : (n) (۱) نامردی ؛ بز دلی ۔ (۲) (دینیات) ارتداد ؛ الحاد؛ مذہب سے انحراف ؛ برگشتگی ؛ (کسی عہد یا اصول کی بنا پر کسی جماعت سے) علاحدگی ۔

Recreant : (a) [OFr. 'Recreant'.] (۱) (اب شاعری و خطابت میں) ڈرپوک ؛ ذلیل ؛ پست ہمت ؛ فرو مایہ ؛ بزدل ؛ نامرد ؛ ہیز۔ (۲) جنگی مقدمے میں رحم کا طالب ؛ فریادی ؛ بزدلانہ فریاد ۔ (۳) منکر ؛ مرتد ؛ بے وفا ؛ بد عہد ؛ غدار ۔

Recreant : (n) (۱) بز دل ؛ کمزور شخص ؛ پست ہمت آدمی ۔ (۲) بد دیانت ؛ خائن ؛ بد عہد ؛ بے ایمان ؛ ناقابل اعتماد ؛ انکار کرنے والا ؛ منکر ؛ مرتد ؛ دیہاتی ؛گنوار؛ دیہاتی ؛ بد معاش ؛ پاجی ۔

Recreantly : (adv.) بز دلانہ ؛ پسی ہمتی کے ساتھ ؛ بد دیانتی کے طور پر ؛ بے ایمانی کے ساتھ ۔

Recreantness : (n) (۱) بز دلی ؛ پست ہمتی۔(۲)بد دیانتی ؛ بے ایمانی۔

Recreate : (v) [L. 'Recreat- recreare'.] (۱) باعث تفریح ہونا ؛ باعث تفنن ہونا ؛ طبیعت کو تر و تازہ کرنا (کھیل کود، سیر و تفریح کے ذریعہ) ؛ تفریح کرنا ؛ وسیلۂ تفریح فراہم کرنا ۔ (۲) نئی طاقت دینا ؛ نئی قوت دینا؛ نئی زندگی دینا ؛ احیائے ثانی کرنا ؛ نئی طاقت حاصل

طرف سے منصب سے علاحدگی کے وقت دیا جاتا ھے ۔

Recriminate : (v) [L. 'Recriminari'.] جوابی الزام عائد کرنا : کسی غلطی یا جرم کو الزام لگانے والے کے سرمنڈھ دینا : مطاعنه کرنا : ترکی به ترکی لڑنا : (الزام کے) جواب میں الزام دینا : ایك دوسرے کو بُرا بھلا کہنا : (ایك دوسرے کو) طعن و تشنیع کرنا ۔

Recrimination : (n) [F. 'Recrimination'.] (۱)الزام : الزامی جواب : (قانون) جوابی الزام : مطاعنه : طعن و تشنیع (دونوں طرف سے ) الزام تراشی (جواباً) ۔ (۲) الزام کے جواب میں الزام : اتہام کے جواب میں اتہام : بد گوئی به جواب بد گوئی ۔ (۳) طلاق کے مقدمے میں مدعی پر یه الزام کے طلاق کے وقوع کا مجرم یه بھی ھے ۔

Recriminative : (a) الزامی : طعن آمیز ۔

Recriminator : (n) الزامات عائد کرنے والا : جواباً متہم کرنے والا ۔

Recriminatory : (a) دیکھو Recriminative

Recruit : (n) [Fr.'recrue'.] (۱) نو سکھیا: امید وار سپاہی: کار آموز : رنگروٹ ۔ (۲) نو شریك (کسی جماعت یا انجمن میں)۔ (۳) اناڑی : سیکھڑ ۔ (۴) از سر نو مرمت : کسی چیز کی دوبارہ مرمت ۔ (۵) توانائی کی تجدید : سابقه تشفی بخش حالت پر واپسی : ذریعه اعاده : وسیله رجعت : ذریعه باز یابی ۔

Recruit : (v) [Fr. 'Rescruter'.] (۱) (فوج وغیرہ کے لئے) بھرتی کرنا : تقرری کرنا : بحال کرنا : داخل کر لینا : داخله کرنا : رنگروٹ فراہم کرنا : رنگروٹ جمع کرنا ۔ (۲)ونگروٹ بنانا : بھرتی کرنا (فوج میں) : داخل کرنا (کسی جماعت وغیرہ میں) ۔ (۳) نیا کرنا :تازہ دم کرنا : تجدید کرنا : کمی کو پورا کرنا : مرمت یا درستی کرنا : ضرورت پوری کرنا : تلافیٔ مافات کرنا ۔ (۴) صحت حاصل کرنا : صحت یابی کی کوشش کرنا : صحت یاب ہو جانا ۔ (۵) فوج کو مضبوط بنانا (رنگروٹ بھرتی کر کے) : فوج کی تعداد بڑھانا ۔ (۶) (کسی کی) خدمات حاصل کرنا : خدمت پر مامور کرنا : مامور کرنا ۔

Recruital : (n) صحت یابی ۔

Recruiter : (n) (۱) بحالی کرنے والا : رنگروٹ بھرتی کرنے والا ۔ (۲) برطانوی پارلیمنٹ کا فاضل ممبر جو تعداد میں اضافه ( ایمر جنسی کے زمانے میں) کے لئے منتخب کیا جاتا ھے ۔

Recruiting : (a) بحالی کرنے والا ۔

Recruiting : (n) فوج وغیرہ کی تعداد میں اضافه : بحالی (فوج میں) ۔

Recruitment : (n) (۱) نئی بھرتی : داخله : بحالی : فوجی بھرتی : عمومی بھرتی ۔ (۲) کمك رسانی : مضبوطی : تقویت ۔ (۳) قدرتی آبادی میں اضافه : شدت میں اضافه ۔ (۴) صوتی شدت میں اضافے کے ساتھ غیر معمولی تیزی کے ساتھ بلند آہنگی میں اضافه جو اعصابی بہراپن کا نتیجه ہوتا ھے ۔

Recrusher : (n) چٹان ، پتھر وغیرہ کو توڑنے کا آله : پتھر کے ٹکڑوں کو چھوٹے سنگریزوں میں تبدیل کرنے والی مشین : پتھر کو دوبارہ توڑنے والی مشین ۔

Recrystallisation : (n) (کیمیا) باز قلماؤ ۔

Rectal : (a) [f. Rectum + -al .] (تشریح اور طب) مستقیمی : سُرمی: اعمائے مستقیم کی ۔

Rectal gland : (n) (تشریح) سرُمی غُدّہ ۔

Rectangle : (n) [Late L. 'Rectiangulus'.] (جیومیٹری) مستطیل : مربع مستطیل : قائم الزاویه : شکل مستطیل ۔

Rectangular : (a) (۱) (جیومیٹری) مستطیل نما : مستطیل شکل کا : مستطیل : قائم الزاویه ۔ (۲) (ریاضیات) علی القوائم: نیز دو چیزوں کی نسبتی حیثیت کو بھی کہا جاتا ھے۔ (۳) قائم الزاویه والا : مستطیل ۔

Rectangular prism : (n) (بصریات) قائم الزاویه منشور ۔

Rectangularity : (n) مستطیلیت : مستطیل ہونا ۔

Rectangularly : (adv.) مستطیل بناتے ہوئے : به شکل مستطیل ۔

Recti : (n) (تشریح) عَضلات مستقیمه ۔

Rectifiable : (a) مصلح ہونے کے قابل : اصلا ح پذیر : تصحیح پذیر : تلافی پذیر (خصوصاً ریاضی میں) ۔

Rectification : (n) [Late L. 'Rectificationem'.] (۱) اصلاح : راست گری : تصحیح : درستی : تلافی : بہتری ۔ (۲) تقطیر مکرر ۔ (۳) تصفیه : ترمیم ۔ (۴) تعین : خط منحنی کی لمبائی کے مساوی خط مستقیم کھینچنا : تخلیط ۔ (۵)منظوری ۔ (۶) (کیمیا) کشیدی تصفیه : باز کشید۔ (۷) راست لہر کے متبادل یا ترمیم ۔ (۸)خلیج کو نئے طریقے سے پاٹنا : ندی نالے وغیرہ کو نئے سرے سے بھرنا۔ (۹) تصویر کے نقص کو دور کرنے کی کاروائی یا طریقه ۔ (۱۰) صاف اسپرٹ میں تبدیلی لانے کی

کاروائی یا طریقہ (رنگ وغیرہ بدلنے میں) ۔

Rectificator : (n) (۱) اصلاح کرنے والا : درست کرنے والا : راست گر. (۲)(کیمیا)آلۂ کشید: (جہاز رانی) سخت نما.(۳)گیس صاف کرنے والی مشین کا ایک پرزہ ۔ (۴) متبادل لہر کو راست لہر میں تبدیل کرنے والا عنصر ۔

Rectified : (a) (۱) مصفّٰی : تقطیر شدہ : اصلاح شدہ : باز کشید ۔ (۲) غیر معمولی رنگت والا ۔

Rectified spirit : (n) (کیمیا) مصفّٰی اسپرٹ ، مصفّٰی روح شراب ۔

Rectifier : (n) دیکھو Rectificator

Rectifier instrument : (n) آلہ جس متبادل لہروں کی پیمائش کی جاتی ھے ۔

Rectify : (v) [Late L. 'Rectificare'.] (۱) اصلاح کرنا : صحیح کرنا : درست کرنا : ٹھیک کرنا : تصحیح کرنا : ترمیم کرنا : ٹھیک ٹھاک کر لینا : (آلے کو) کام لینے کے لئے تیار کر لینا ۔ (۲) صحت مند ہونا : صحت حاصل کرنا : بہتر حالت میں آنا : پسندیدہ حیثیت حاصل کرنا ۔ (۳) دور کرنا (خرابی ، غلطی ، شکایت) : ازالہ کرنا :تلافی کرنا. (۴) غلطی کی اصلاح کرنا : تائب ہونا ۔ (۵) صاف کرنا : (کیمیا) تصفیہ کرنا : تقطیر مکرر کرنا : صاف تر کرنا ۔ (۶) (ہندسہ) (خط منحنی کے) برابر کا سیدھا خط نکالنا : خط مستوی بنانا : سیدھی لکیر کھینچنا ۔ (۷) اندازے سے درست کرنا : ہم آہنگی کے ساتھ اصلاح کرنا ۔ (۸) (متبادل لہر کو) متعدد جہاتی بنانا ۔

Rectifying detector : (n) (ریڈیو) اصلاحی شناسندہ : راست گر شناسندہ ۔

Rectifying valve : (n) (ریڈیو) اصلاحی والو : راست گر والو (صمام).

Rectigrade : (a) حرکت مستقیمی : سیدھی خط میں حرکت کرنا یا سیدھ میں بڑھنا ۔

Rectilineal : (a) (۱) مستقیم : بہ خط مستقیم : خط مستقیم یا خطوط مستقیم کا سیدھی خط یا خطوط کا: سیدھا خط بناتا ہوا یا بنانے والا : خطوط مستقیم میں گھرا ہوا : راست خطی ۔ (۲) عمودی خط : عمودی : قائم : سیدھا ۔

Rectilinear : (n) (۱) عمودی خط : مستقیم : راست خط ۔ (۲) (فوٹو گرافی) راست خطی عدسہ ۔

Rectilinear : (a) [Late L. 'Rectilineus + -ar.] دیکھو Rectilineal

Rectilinear figure : (n) (ہندسہ) مستقیم الاضلاع شکل ۔

Rectilinear lens : (n) (فوٹوگرافی) راست خطّی عدسہ ۔

Rectilinear motion : (n) (میکانیات) مستقیم حرکت ۔

Rectilinear propagation : (n) (بصریات) مستقیم اشاعت ۔

Rectilinearity : (n) خط مستقیم میں ہونا : تخطیط مستقیم : مستقیم شکل ۔

Rectilinearly : (adv.) مستقیمانہ : سیدھا خط بناتے ہوئے ۔

Rectimuscle : (n) (تشریح) راست عضلہ ۔

Rectinerved : (n) (نباتیات) راست رَگہ ۔

Rectipetaly : (n) (نباتیات) راست بالیدگی ۔

Rectirostral : (n) (حیوانیات) راست منقارہ : سیدھی تھوتھنی والا : سیدھی چونچ والا ۔

Rectiserial : (a) (نباتیات) راست منزلہ : راست قطارہ ۔

Rectitis : (n) (طب) ورمِ سُرم : سیدھی آنت کے کنارے کا ورم ۔

Rectitude : (n) [Late L. 'Rectitude'.] (۱) راست روی : راست بازی: صدق : راست کاری ۔ (۲) سیدھی قطار : سیدھی قطار کی سمت ۔ (۳) سیدھاپن : سادگی : اتحاد : ہم آہنگی : اخلاقی وضع داری : اخلاقی سادگی ۔ (۴) صحت عمل: صحت : درستی قضاوت ۔ (۵) (خصوصاً) ذہانت یا فن کارانہ سرگرمیوں کے سلسلے میں درستی قضاوت یا کاروائی ۔ (۶) اصلاح فطرت : اصلاح کاروائی : اصلاح انطباق نیزجمع میں اس موقع کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

Rectitudinous : (a) متّقی : صالح : خداترس ۔

Recto : (n) [L. 'Recto'.] (۱) (طباعت) کھلی کتاب کا سیدھی طرف کا صفحہ : صفحہ راست : دایاں صفحہ : سامنے کا صفحہ ۔ (۲) اوپری گرد پوش : کتاب کا بیرونی اوپری گرد پوش ۔

Recto : (adv.) داہنی طرف : دست راست کی جانب ۔

Recto- : سابقہ بمعنی امعائے مستقیم : بڑی آنت کے نیچے کا سرا یا آخری حصہ ۔

Recto-urethral : (a) (تشریح) مجریٰ بول کے امعائے مستقیم کا یا

اُس سے متعلق ۔

**Rectocele : (n)** (طب) قیلۂ سُرم : فتق سُرم ۔

**Rectococcygeus : (n)** (تشریح) نرم عضلے کا بندھن جو عصعص (Coccyx) سے امعائے مستقیم کو جوڑتا ھے : عضلۂ نرم کا عصعص بندھن ۔

**Rector : (n) [L. 'Regere'.]** (۱) ریکٹر : حلقے کا پادری (جس کو خود کلیسا کی طرف سے مدد معاش ملتی ھے) ۔ (۲) (بر اعظم یورپ میں) جامعہ یا مدرسے کا صدر : ناظم : شیخ : مذہبی ادارے کا صدر : (انگلستان میں) آکسفورڈ کے لنکن اور ایگزیٹر کالج کے صدر کا لقب : بعض انگلش کالجوں میں ایک عہدہ ۔ (۳) (اسکاتستانی یونیورسٹی میں) اعلیٰ عہدہ کا مالك : اعلیٰ عہدہ دار : انتظامیہ کا صدر : ثانوی مدرسے وغیرہ کا صدر مدرس ۔ (۴)(دینیات) ناظم : ریکٹر : متولی کلیسا : لارڈ ریکٹر ۔ (۵) ہدایت دینے والا : رہنمائی کرنے والا: ہادی : رہنما ۔ (۶) فرانس کا تعلیمی نظام جو سترہ شعبوں میں منقسم ھے ان میں سے ایك شعبہ کا سربراہ ۔ (۷) جرمنی کے ابتدائی یا ثانوی اسکول کا سربراہ ۔

**Rectoral : (a)** (۱) ریکٹر کا یا اس سے متعلق : رئیس سے متعلق : رئیس دانشگاہ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) شہنشاہ مطلق کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) پیشوائی ۔

**Rectorate : (n)** (۱) ریکٹر کا عہدہ یا منصب : رئیس کا عہدہ یا منصب ۔ (۲) وہ مدت جتنے زمانے تك ریکٹر اپنے عہدہ پر مامور ہو ۔ (۳) ریکٹری : پادری گیری : صدارت : نظامت : صدر مدرسی ۔

**Rectoress : (n)** صدر مدرسہ : ناظمہ (بول چال) : پادری کے سردار کی بیوی ۔

**Rectorial : (a)** (۱) یونیورسٹی کے ریکٹر کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) کلیسا کے پادری کا یا اس سے متعلق ۔ (۳)پادری کا: صدر جامعہ کا : صدر مدرس کا ۔

**Rectorial : (n)** (اسکاتستانی) صدر جامعہ کا انتخاب : صدر مدرس کا انتخاب ۔

**Rectorship : (n)** (۱) فرمانروا یا گورنر کا عہدہ ۔ (۲) ریکٹر کا منصب : ریکٹر کا آفس ۔

**Rectory : (n) [med. L. 'Rectoria'.]** (۱)کلیسائی وقف یا جاگیر جو ریکٹر کے ماتحت ہو ۔ (۲) ریکٹر یا پادری کا عہدہ یا منصب ۔ (۳) پادری یا ریکٹر کا گھر ۔

**Rectovaginal : (a)** (تشریح) مہبلی سُرم کا یا اس سے متعلق : سرمی مہبلی ۔

**Rectovaginal fistula : (n)** (طب) سرمی مہبلی ناسور ۔

**Rectovesical : (a)** سرمی مثانی ۔

**Rectovesical centre : (n)** (تشریح) سرمی مثانی مرکز ۔

**Rectress : (n)** (۱) کسی ادارے یا اسکول کی خاتون سربراہ : صدر مدرسہ ۔ (۲) ریکٹر کی بیوی ۔

**Rectrix : (n) [L.]** (طیورات) چڑیے کی دُم کا مضبوط پر جس کی وجہ سے پرواز میں آسانی ھوتی ھے ۔

**Rectum : (n) [L. 'Rectum'.]** (تشریح و طب) سُرم : امعائے مستقیم : بڑی انتڑی کا نیچے کا سرا یا آخری حصہ ۔

**Fissure of Rectum :** (طب) شقاق المعقد ۔

**Rectus : (n) [L. 'Rectus'.]** (تشریح) عضلۂ مستقیمہ : ماہیچۂ راست : مختلف عضلات کے نام مثلاً شکم ، جانگھ ، گردن وغیرہ کے عضلات ۔

**Rectus abdominis : (n)** (تشریح) (عضلۂ) مستقیمۂ بطینہ : شکمی عضلہ مستقیمہ ۔

**Rectus muscle : (n)** عضلۂ مستقیمہ ۔

**Rectus muscle of eye : (n)** (تشریح) عضلۂ مستقیمہ چشم ۔

**Rectus in curia : (n)** (قانون) الزام سے بری ۔

**Recueil : (n) [F. L. 'Recueilir'.]** ادبی تالیف : تدوین دیوان : ترتیب مضامین ۔

**Recumbency : (n) [L. 'Recumbentia', f. 'Recumbere'.]** (۱) لٹائی : تکیہ : ارتکا : خمیدگی : لیٹا ھوا یا تکیہ لگائے ھونا ۔ (۲) (مجازاً) راحت : نیند : آرام :سکون: استراحت ۔

**Recumbent : (a) [L. 'Recumbentem'.]** لیٹا ھوا : لیٹواں : تکیہ لگائے : متکّی : متمائل : استراحت میں : نیند میں : (نباتیات) متکّی : افتادہ : لیٹواں ۔

**Recumbently : (adv.)** لیٹے ھوئے : تکیہ لگائے ھوئے ۔

**Recuperability : (n)** صحت یابی کی طاقت : تلافی کی صلاحیت ۔

**Recuperate : (v)** [L. 'Recuperat, Recuperare'.] (۱) طاقت یا صحت حاصل کرنا : بحال ہو جانا : صحت مند ہو جانا: تندرست ہو جانا : تندرستی پا جانا ۔ (۲) تلافی کر لینا (نقصان یا جسمانی قوت کی) : سنبھل جانا : پنپ جانا : عافیت پانا : مالی نقصان کی تلافی کر لینا۔

**Recuperation : (n)** [L. 'Recuperationem'.] صحت یابی : شفایابی: قوت یابی : تلافی : بحالی (فوج): باز گیری : استرداد : (نباتیات) تجدید رَمق ۔

**Recuperative : (a)** [Late L. 'Recuperativus'.] (۱) صحت یابی کا اس سے متعلق : شفا یابی کا یا اس سے متعلق ۔ (۲)(شخص یا چیز کو) صحیح حالت میں لانے کی طاقت یا قوت ۔

**Recuperative : (n)** عنصر زرخیزی ۔

**Recuperativeness : (n)** صحت یابی : شفا یابی : بحالی ۔

**Recuperator : (n)** (۱) (رومن قانون) خاص خاص مقدمات کی سماعت کرنے والی کمیشن کا ایک رکن ۔ (۲) (رومنی قانون) (جمع میں) جج جسے غیر ملکیوں کے مقدمات کی سماعت کے لئے بحال کیا جاتا ھے ۔ (۳) (میکانیات) باز گردانندہ (حرارت) : (فوج) باز گیر : باز آور۔ (۴)صحت یاب ہونے والا : شفا پانے والا ۔

**Recur : (v)** [L. 'Recurrere'.] (۱) دل میں یاد آنا : دوبارہ خیال آنا ۔ (۲) رجوع کرنا : عود کرنا : (اصل مطلب کی طرف خیال یا تقریر میں) پلٹنا ۔ (۳) مکرر آنا : تکرار ہونا : بار بار واقع ہونا : دوبارہ غور کرنا ۔ (۴) دہنی یا خیالی طور پر رجوع کرنا : بار بار ذہن میں آنا (کسی مسئلے کا) ۔ (۵) دوبارہ واقع ہونا : دوبارہ ہونا : ظاہر ہونا ۔ (۶) (ریاضیات) (عدد یا اعداد کا) کسر اعشاریہ میں ہونا :ایک ہی ترتیب میں دوبارہ ہونا : دہرانا ۔

**Recurrence : (n)** (۱) دوبارہ وقوع : رجوع : اعادہ : تکرار : تواتر: وقوع مکرر : بازگشت : توالی ۔ (۲) مراجعت ذہنی: رجعت خیالی ۔ (۳) حالت حصول کا اعادہ : اعادہ حصول ۔ (۴) (نباتیات) تکرار نوع : تکرار قسم ۔ (۵)مرض کے علامات کا اعادہ : وقفہ وقفہ سے علامات مرض کا ظہور ۔ (۶) (ختم ہو جانے کے بعد) رسولی کا دوبارہ ظہور ۔

**Recurrence of eclipse : (n)** (فلکیات) توالی کسوف : توالی خسوف : دور گہن ۔

**Recurrence of series : (n)** (ریاضیات) توالی ۔

**Recurrent : (a)** [L. 'Recurrentum , Recurrere'.] (۱) غور کرنے والا : رجوع کرنے والا : راجعہ: راجع ۔ (۲) (شرائین، شاخیں وغیرہ) پیچھے کو مڑنے والی : باز گرد :راجعہ۔ (۳) وقفہ جاتی اعادہ : بہ تکرار اعادہ : بہ تکرار وقوع۔ (۴) (فلکیات) متوالی : راجعہ ۔ (۵) (نباتیات ، حیوانیات ، نفسیات) باز گرد : راجعہ ۔ (۶) قوت احساس کا اعادہ ۔

**Recurrent : (n)** عصب راجع : شریان باز گرد ۔

**Recurrent fever : (n)** بار بار آنے والا بخار : تپ راجعہ : تپ بازگرداں۔

**Recurrent image : (n)** (۱) (نفسیات) عکس راجعہ ۔ (۲) عکس متواتر: حسّ ما بعد ۔

**Recurrent nerves : (n)** عصب راجع ۔

**Recurrent sensibility : (n)** اعادۂ حس : قوت احساس کا اعادہ ۔

**Recurrent vision : (n)** متواتر رویت : مسلسل رویت ۔

**Recurrently : (adv.)** (۱) پیچھے کو مڑتے ہوئے ۔ (۲) مکرر : متواتر : بار بار : معاور ۔

**Recurring : (a)** متوالی : راجعہ : معاور : باز گرد۔

**Recurring curve : (n)** دائرہ ۔

**Recurring decimal : (n)** (ریاضیات) اعشاریۂ متوالیہ ۔

**Recurring expenditure : (n)** مصارف متوالی ۔

**Recurring period : (n)** (ریاضیات) دور متوالی ۔

**Recurringly : (adv.)** بہ طور متوالی : باز گردانہ ۔

**Recursant : (a)** [L. 'Recursantem'.] (نقابت) دیکھنے والوں کی طرف پشت کئے ہوئے (عقاب) ۔

**Recurvate : (a)** [L. 'Recurvatus'.] (نباتیات) باز خمیدہ : بر گرداں : بر گشتہ : کج ۔

**Recurvature : (n)** برگردانی : باز خمی : الٹا موڑ ۔

**Recurve : (v)** [L. 'Recurvare'.] (۱) پیچھے مڑنا یا موڑنا : برگرداں کرنا : باز خم کرنا یا ہونا ۔ (۲) (خصوصاً لہریا ہوا) کا سابق سمت میں باز گردانی یا خمیدگی کے ساتھ واپس ہونا یا لوٹنا ۔

**Recurved : (a)** باز خمیدہ ؛ پشت خم ؛ پیچھے کی طرف مڑا ہوا یا آگے کی طرف مڑا ہوا ۔

**Recurving : (n)** خم بہ خم ۔

**Recurvirostral : (n)** (حیوانیات) برگردانِ منقارہ ۔

**Recurvo- :** [Comb. form of L. 'Recurvus'.] سابقہ بہ معنی باز گرداں ؛ باز خمیدہ ؛ بر گشتہ ؛ بہ عقب خمیدہ ؛ پیچھے سے مڑا ہوا ۔

**Recusance : (n)** (۱) انکارنا ؛ نافرمانی ؛ انحراف ؛ عدول حکمی ۔ (۲) دیکھو Recusancy ۔

**Recusancy : (n)** [L. 'Recursantia'.] (۱) انحراف ؛ عدول حکمی ؛ تمرد ؛ انکار ؛ نافرمانی ۔ (۲) کلیسائے انگلستان کی عبادت میں شرکت سے انکار (جو قابل تعزیر جرم ہے) ۔

**Recusant : (n)** (۱)(تاریخ) کلیسائے انگلستان کی عبادت میں شرکت سے انکار کرنے والا شخص ۔ (۲) انکار کرنے والا شخص؛ انحراف کرنے والا شخص ۔

**Recusant : (a)** (۱) منکر ؛ منحرف ؛ نا فرمان ؛ سرکش ؛ رمیدہ ؛ کج رفتہ ؛ گمراہ ۔ (۲) کلیسائی انگلستان کی عبادت میں شرکت کرنے سے انکار کرنے والا ۔

**Recusator : (n)** (اسکاٹ قانون) جج کو چیلنج کرنے والا شخص ؛ کسی جج کی دیانت ؛ غیر جانبداری وغیرہ کے خلاف درخواست دینے والا شخص ۔

**Recycle : (v)** تبدیلیوں کے دور سے گزرنا ؛ گردش کرتے ہوئے اصلی حالت میں لوٹنا خصوصاً برباد شے کو دوبارہ استعمال کے لائق بنانا ۔

**Recycling : (n)** تبدیلیوں کے دور سے گزرنا ۔

**Red : (a)** [OE. 'Read'.] (۱) سرخ ؛ لال ؛ احمر ؛ قرمزی ۔ (۲)خونی؛ خونیں ؛ خوں رنگ ؛ خوں صفت ۔ (۳) انقلابی ؛ انقلاب پسندانہ ؛ اشتراکی ؛ سرخ پوشوں کا ؛ روس کا یا اس سے متعلق ۔ (۴) لال رنگ کا ؛ آتشیں ۔ (۵) لال رنگا ہوا ؛ لال بنایا ہوا ؛ لال بنانے والا ۔ (۶) غصہ سے لال بنا ہوا ؛ خشمگیں ؛ غضب ناك ؛ مشتعل ۔ (۷) شہابی ؛ گلابی ؛ سرخی مائل ؛ چمکدار؛ گندمی؛ چمپئی ؛ تیز لال ؛ شوخ رنگ ۔ (۸) خون سے تر ؛ خون میں ڈوبا ہوا ؛ خون میں لت پت ؛ خون میں نہایا ہوا ؛ خون سے داغدار ۔ (۹) نفع دکھانے سے معذور (کاروبار کی وہ کاپی جس میں خسارے کو سرخ روشنائی سے لکھاجاتا ہے) ۔ (۱۰) سنہرا ؛ طلائی ؛ سونے سے بنایا ہوا ؛ (اب صرف چوروں کی عامیانہ اصطلاح) ۔ (۱۱) سرخ بالوں والا ۔ (۱۲) اعلیٰ اقدار و معیار کے لئے مستعمل ۔ (۱۳)(پرچم) بہ طور علامت جنگ ۔ (۱۴) امریکی ریڈ انڈین ؛ اس نسل سے متعلق جو ہندوستان الاصل ہیں اور جو شمالی امریکا میں آباد ہیں اور جن کی رنگت سرخ یا سرخی مائل ہوتی ہے ۔ (۱۵)خون سے بھرا ہوا (گوشت) ؛ لال (گوشت) ؛ سرخ پوست ۔ (۱۶) فطری طور پر لال رنگ کی(آنکھ)؛ خونین (آنکھ) ؛ بہت سرخ (آنکھ) ۔ (۱۷) بے حد واضح ؛ بے حد آشکار ۔ (۱۸) سرخ داغ ؛ سرخ دھبا ؛ سرخ نشان (خصوصاً مرض) ؛ خونی (مرض) ۔ (۲۰) تین برطانوی اسکواڈرن میں سے کوئی ایك ۔ (۲۱) (روشنی) سرخ ؛ (سیاسیات) اشتراکی ؛ سرخ پوش ۔

**All red :** برطانوی ؛ زیرنگیں برطانیہ (سرخ رنگ سے استعارہ ہے جو نقشوں میں برطانیہ اور مقبوضات برطانیہ کے لئے مخصوص ہے) ۔

**Fiery red :** آتشیں سرخ ۔

**To paint the town red :** ہنگامہ کرنا ؛ رنگ رلیاں مچانا ؛ آوارہ گردی کرنا ۔

**Red : (n)** (۱) لال رنگ ؛ سرخ رنگ ؛ سرخی ۔ (۲) سرخ رنگ کا ایك روپ یا درجہ ۔ (۳) (جوئے کی پھرکی وغیرہ) سرخ پٹری ؛ سرخ خانہ ۔ (۴) انٹے کی سرخ گیند ؛ سرخہ ۔ (۵) سرخ پوشاك ؛ سرخ کپڑا ۔ (۶) لال کپڑا (قدیم برطانوی فوج کے تین بیڑوں میں سے ایك ) ۔ (۷) انتہا پسند ؛ انقلاب پسند ؛ اشتراکیت؛ انقلابیت ۔ (۸) خون ؛ (خون کی طرح) لال رنگ ؛ شوخ رنگ ۔ (۹) سرخ شراب ؛ سرخ مشروب ۔ (۱۰)چار نفسیاتی رنگوں میں سے کوئی ایك ۔ (۱۱) گیرو کی قسم کی سرخ مٹی ۔ (۱۲)نفسیاتی اعتبار سے چھ ابتدائی رنگوں میں سے کوئی ایك۔ (۱۳) وہ جو لال رنگ کو امتیازی طور پر استعمال کرتا ہے خصوصاً کھیل کود کی ٹیم کا رُکن جو لال جرسی یا پوشاك استعمال کرتا ہے ۔ (۱۴)لال رنگ کی کوئی بھی چیز ؛ سرخ عنصر ۔ (۱۵)(جمع) ریڈ انڈین ؛ لال آدمی ؛ امریکی انڈین ؛ سرخ چمڑی کا آدمی ۔ (۱۶) سرخ خضاب ۔ (۱۷) (تیر اندازی کے نشانے کا) سرخ دائرہ ؛ وہ زد یا ضرب جو اُس دائرہ پر پڑتی ہے ۔ (۱۸) خسارہ ظاہر کرنے کی صورت ۔

**The red flag :** ایك جدید انقلابی گیت ۔

**To be in the red :** خسارہ ظاہر کرنا ؛ خسارہ دکھلانا ۔

**To come (or be) out of the red :** (امریکا)فائدہ دکھانا ؛ خسارہ سے باہر ہونا ؛ منافع ظاہر کرنا ۔

To see red : (بول چال) آپے سے باہر ہو جانا : بے حد مشتعل ہونا ۔

To see the red light : (مجازاً) خطرے کا قرب محسوس کرنا ۔

With red hands : جس کے ہاتھ خون آلودہ ہوں ۔

-red : [OE. 'Raeden'.] لاحقہ بمعنی حالت ۔

Red admiral : (n) (حیوانیات) سرخ تیتری ۔

Red alder : (n) (۱) ایک قسم کا ساحلی درخت ۔ (۲) اُس درخت کی سرخ لکڑیاں ۔

Red alert : (n) دشمن کے فضائی حملے کا یقین ہونے کی صورت میں مقابلے کی آخری تیاری : بالکل تیار : مستعد ۔

Red algae : (n) (نباتیات) سرخ کائی ۔

Red ant : (n) (۱) سرخ چیونٹی ۔ (۲) برطانوی چھوٹی چیونٹی۔ (۳) پہاڑی چیونٹی : چیونٹیا : بڑی چیونٹی : ماٹا ۔ (۴) امریکی گھریلو چیونٹی ۔

Red antimony (ore) : (n) دیکھو Kermesite

Red ash : (n) (۱) ایک امریکی درخت جس کی پتیاں مخملی ہوتی ہیں ۔ (۲) آسٹریلیا کا ایک درخت : آسٹریلیائی آک ۔ (۳) اس درخت کی لکڑی ۔

Red ash : (n) امریکی کوئلہ جس کی راکھ سرخ ہوتی ہے ۔

Red back : (n) جلاّد پرندہ ۔

Red backed : (a) جلاّد پرندہ سے متعلق : سرخ پشتی والا (پرندہ)۔

Red ball : (n) دیکھو Hot shot

Red bark : (n) (نباتیات) سرخ چھال : لال چھال : سرخ سنکونا (اعلیٰ قسم کی ) ۔

Red bass : (n) (۱) نر سامن (مچھلی) : سرخ ماہی ۔ (۲) (برطانیہ) سامن مچھلی (مادہ) (انڈا دینے کی حالت میں) ۔

Red bay : (n) (امریکا) عاد کا درخت : ایک قسم کا درخت ۔

Red bean : (n) ایک آسٹریلیائی درخت ۔

Red bear : (n) کوہ ہمالیہ کا گنجان شاخوں والا درخت ۔

Red buch : (n) (۱) ایک امریکی درخت ۔ (۲) ایک آسٹریلیائی درخت۔

Red bellied snake : (n) (۱) امریکا کے رنگین سانپ ۔ (۲) ایک قسم کا آسٹریلیائی سانپ ۔ (۳) جنگلی سانپ ۔

Red belly : (n) ایک امریکی درخت ۔

Red berry : (n) (۱) آسٹریلیائی درخت ۔ (۲) کیلیفورنیا کا ایک سدا بہار درخت ۔

Red bill : (n) (۱) صدفہ گیر : ماہی گیر (نیوزی لینڈ) ۔ (۲) افریقہ کا ایک پرندہ ۔

Red bigch : (n) امریکا کا ایک درخت جس کی شاخیں پتلی اور چھال چکنی ہوتی ہے ۔

Red bird : (n) امریکی چڑیا ۔

Red blind : (a) (طب) سرخ کور : سر خندھا : جسے سرخ رنگ نہ سو جھے ۔

Red blindness : (n) (طب) سرخ کوری ۔

Red blood cells/ -corpuscles : (n) سرخ خلیاتِ خون ۔

Red blooded : (a) پُر جوش : جرأت مند : طاقت ور ۔

Red board : (n) ریل گاڑی روکنے کے لئے لال سگنل (روشنی) ۔

Red body : (n) (مچھلی میں) مچھلی کے پھکنے کے اندر بالوں کا گچھا یا پر ۔

Red bole : (n) (ارضیات) گیرو مٹی ۔

Red bone : (n) حبشی، ہندوستانی اور سفید پُرکوں کی مخلوط نسل ۔

Red bone : (n) (امریکا) اوسط قد کا شکاری کتا ۔

Red book/ Red-book : (n) (۱)برطانوی سرکاری رجسٹر جس کی جلد لال ہوتی ہے ۔ (۲) اشراف نامہ : فہرست امراء : کتاب الامراء ۔ (۳) عدالتی ہدایت نامہ ۔

Red book of the Exchequer : (n) وہ رجسٹر جس میں مختلف نوعیت کی چیزیں درج ہوں مثلاً منشورات ، فوائد ، سروے وغیرہ۔

**Red book of Hergest : (n)** ویلش زبان کی کہانیاں جو چودھویں اور پندرھویں صدی عیسوی میں لکھی گئی تھیں ۔

**Red box : (n)** (۱) آسٹریلیائی یوکلپٹس خصوصاً صمغی (گوند دار) درخت ۔ (۲) ایک آسٹریلیائی چوبی درخت ۔ (۳) قلم دان وزرات : وہ صندوق جس میں مملکتی وزراء ضروری کاغذات وغیرہ رکھتے ہیں ۔

**Red breast : (n)** (حیوانیات) سرخ چڑی : سینۂ سرخ : لال چڑی ۔

**Red -breasted goose : (n)** سائبریائی ہنس ۔

**Red brick : (n)** (نباتیات) درخت ارغواں : ایک قسم کا امریکی درخت۔

**Red buffalo : (n)** (افریقہ) لال رنگ کا چھوٹا سا بھینسا ۔

**Red bug : (n)** (امریکا) سرخ حشرات : روئی کیڑا ۔

**Red campion : (n)** (نباتیات) مکھی چوس : ایک پودا جس کے تنے چپک دار ہوتے ہیں : مگس گیر : مکھی پکڑ (درخت)۔

**Red carabean : (n)** بہت سارے آسٹریلیائی درخت میں سے کوئی ایک خصوصاً لمبا درخت ۔

**Red cardinal : (n)** سُرخ لوبیلیا پھول ۔

**Red carpet : (a)** معزز یا معززین : سُرخ قالین والا یا والے : (ایسے لوگ جن کے استقبال یا تواضع کے لئے سُرخ قالین بچھائی جائے) ۔

**Red cedar : (n)** (۱) ایک قسم کا امریکی سدا بہار درخت ۔ (۲) آسٹریلیائی درخت ۔

**Red cell : (n)** خون کا سُرخ جسیمہ یا خلیہ ۔

**Red cent : (n)** تانبے کا امریکی سکہ : امریکی پیسہ ۔

**Red chalk : (n)** (ارضیات) گیرد ۔

**Red clay : (n)** (۱) سُرخ مٹی : لال مٹی : گل سُرخ ۔(۲) ایک معدنی شے ۔

**Red cock : (n)** پاموز پرندہ : گراؤس ۔

**Red cod : (n)** (۱) آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کی ایک مچھلی جو سُرخ رنگ کی ہوتی ہے ۔ (۲) سُرخ چٹانی مچھلی ۔

**Red coral : (n)** سُرخ مونگا : سُرخ مرجان ۔

**Red corpuscle : (n)** سُرخ جسیمہ : سُرخ خلیّہ خون ۔

**Red crescent : (n)** ہلال احمر ۔

**Red cross/ Red-cross : (n)** (۱)صلیب احمر : انگریزوں کا نیز صلیبی فوجیوں کا قومی نشان ۔ (۲) مجرومین کے علاج و امداد کی انجمن : ریڈکراس ۔ (۳) ایمبولنس یا ہسپتالی خدمات : اس قسم کی خدمات سے منسلک آدمی ۔

**Red cross bill : (n)** ایک قسم کی چڑیا جس کی چونچ کے اوپر اور نیچے کے حصے نکلے ہوئے ہوتے ہیں ۔

**Red cross hospital : (n)** ریڈ کراس اسپتال ۔

**Red cross society : (n)** ریڈ کراس سوسائٹی ۔

**Red currant : (n)** سرخ کشمش : کشمش : جنگلی کشمش ۔

**Red cypress : (n)** (۱) ایک قسم کا درخت ۔ (۲) اس درخت کی لکڑی۔

**Red deer : (n)** (۱) اسکاٹ لینڈ اور برطانیہ میں پایا جانے والا ایک ہرن ۔ (۲) شمالی امریکا کا ہرن ۔ (۳) ایرانی ہرن ۔

**Red dog : (n)** (۱)امریکا میں قومی بینک کاری نظام سے پہلے جاری کئے گئے غیر مستند نوٹ ۔ (۲)معمولی قسم کا انٹا ۔ (۳)تاش کا ایک کھیل۔ (۴)کوئلے کی سرخ راکھ ۔ (۵)دکن کا جنگلی کتا ۔

**Red earth : (n)** گہرے سرخ رنگ کی مٹی : گِل سرخ ۔

**Red eye : (n)** بہت ساری سرخ چشم مچھلیوں میں سے کوئی ایک : ایک قسم کی سرخ مچھلی : سرخ چشم ۔

**Red eyes : (n)** (۱) سرخ : خون کبوتر آنکھیں : چشم خونین (رونے کی وجہ سے ) ۔ (۲) پرندوں وغیرہ کی آنکھیں جن کا پردۂ عینیہ سرخ ہو ۔

**Red faced : (a)** تمتماتا ہوا چہرہ (خصوصاً غصے کی وجہ سے ) ۔

**Red feather : (a)** ملّی فنڈ کا یا اُس سے متعلق یا اُس کی مدد سے : بیت المال سے متعلق ۔

**Red feed : (n)** لال رنگ اورسخت چمڑے والے چھوٹے کیڑے جو مچھلیوں کی مرغوب غذا ہیں ۔

**Red fever : (n)** سرخ بادہ : ایک مہلک بیماری جو جانوروں کو ہوتی ہے۔

**Red fin : (n)** ایک قسم کی امریکی مچھلی ۔

Red finch : (n) (حیوانیات) برقش سرخ ۔

Red fir : (n) شمالی امریکا کا ایک درخت : سرو کی ایک قسم ۔

Red fire : (n) ایک مرکب جس میں لیتھیم نمك عنصر غالب ہوتا ہے اور جس سے ہلکے سرخ رنگ کی روشنی نکلتی ہے : ایك آتش گیر مادہ ۔

Red fish /Red-fish : (n) دیکھو Red bass

Red flag : (n) (۱) پرچم جنگ : نشان جنگ: علامت جنگ : علم بغاوت ۔ (۲) نشانِ انقلاب : اشتراکیت کی صلاحیت ۔ (۳) سرخ جھنڈی : روکنے کا اشارہ : خطرے کی صلاحیت ۔

Red flame : (n) شعلۂ احمر : لال لپٹ ۔

Red fog : (n) سمندری کُہر : دریائی دُھند ۔

Red fox : (n) لومڑی کی ایک قسم ۔

Red game : (n) پاموز پرندہ : ایك قسم کا سرخی مائل پرندہ جو برطانیہ میں پایا جاتا ہے ۔

Red ginger : (n) آرائشی ادرك ۔

Red gland : (n) غدّۂ احمر : سرخ غدود ۔

Red-green blindness : (n) (طب) سرخ سبز کوری ۔

Red grouse : (n) دیکھو Grouse

Red gum / Red-gum : (n) (۱) ریَہ : لال دانے : سرخ بادہ (بچوں کا مرض دانت نکلنے کے زمانے میں) ۔ (۲) لال گوند : دار چینی کی ایک قسم ۔ (۳) (نباتیات) آسٹریلوی گوند : (نباتیات) روبی ۔ (۴) ربّہ شیریں ۔ (۵) یوکلپٹس کی جنس کا ایک آسٹریلیائی درخت ۔ (۶) اس درخت کی لکڑی ۔

Rank red gum : سرخ بادہ کی ایك تبدیل شدہ شکل ۔

Red hand/ Red-hand : (a) رنگے ہاتھوں پکڑنا ۔

Red hand : (n) (نقابت) کٹا ہوا ہاتھ (کلائی تك) : نشانِ پنجۂ دست ۔

Red handed : (a) عین حالت جرم میں : ارتکاب جرم کی حالت میں : رنگے ہاتھوں ۔ (۲) خون آلود (ہاتھ) : خونی (ہاتھ) : خوں ریز : خوں آشام : خوں خوار : قاتل: لہو کا پیاسا ۔ (۳) لال ہاتھوں والا ۔

Red hat : (n) کلاہ احمر : اسقفی کلاہ : کارڈینل کی ٹوپی نیز دیکھو Hat (n) ۔

Red-head/ Redhead : (n) (۱) لال بال والا ۔ (۲) لال ٹوپی والی جماعت کا رُکن ۔ (۳) سرخ آنکھوں والا ایك غوطہ خور پرندہ ۔ (۴) کٹھ پھوڑا پرندہ ۔ (۵) گھریلو برقش ۔

Red-headed : (a) (۱) سرخ بال یا سرخ سر والا ۔ (۲) اشتعال پسند : مشتعل ہونے والا : جذباتی : غصہ ور ۔

Red-headed woodpecker : (n) کٹھ پھوڑا پرندہ (جس کی گردن اور سرخ ہوتا ہے) ۔

Red-headedness : (n) سرخ بال : سرخ سر : اشتعال : غصہ ۔

Red heat : (n) (۱) (طبیعیات) سرخ گرمی ۔ (۲) اشد حرارت : انتہائی گرمی : آتش حرارت : لال انگاراپن ۔ (۳) انتہائی جوش یا شدت ۔

Red-healyh : (n) (۱) سرخ جھاڑی ۔ (۲) نیوزی لینڈ کا ایک درخت ۔

Red-herring : (n) (۱) سرخ رنجہ : دود پخت ہیرنگ : شاہ ماہی سرخ ۔ (۲) حقیقی مسئلہ کی طرف سے توجہ پھیرنے کی کوشش یا کاروائی ۔ (۳) سرخ نشان والا نوٹس جو فروخت کے سلسلہ میں دیا جائے ۔

Neither fish , (nor) flash , nor, good red-herring : دیکھو fish (n)

To drow a red-herring and cross the track : حقیقی مسئلہ کی طرف سے توجہ پھیرنے کی کوشش کرنا ۔

Red-hibition :(n) [F. 'Redhibition'.] (قانون) خیار عیب : خریدار کا حق فسخ ، خرید کردہ مال عیب یا نقص کی وجہ سے ۔

Red-hibitory : (a) خیار عیب یا حق فسخ کا یا اس سے متعلق ۔

Red hot : (a) [Late ME.] (۱) لال انگارا : آتشیں : بے حد مشتعل : جوش میں بھرا ہوا یا غصہ میں بھرا ہوا ۔ (۲) پراز توانائی : طاقت ور : پر حرارت ۔ (۳) ترو تازہ : تازہ: جدید ۔

Red hot : (n) (۱) جلد غصہ ہونے والا: فوراً بھڑك اٹھنے والا ۔ (۲) سرخ آب لوچ ۔ (۳) بہت گرم : سرخ گرم (طبیعیات) ۔

Red-hot pocker : (n) ایک پودا جس میں شعلہ رنگ پھولوں کی بالیاں ہوتی ہیں : گلِ آذر : (نباتیات) افریقی سوسن : سہ شگافہ ۔

Red Indian : (n) (۱) امریکی ہندوستانی ؛ ریڈ انڈین ۔ (۲) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Red Indian paint : دیکھو Blood- Root

Red ink : (n) (۱) سرخ روشنائی ؛ لال روشنائی جو خصوصاً مالی خسارہ کو ظاہر کرنے کے لئے استعمال کی جاتی ھے ۔

Red integrative : (a) از سر نو تکمیل سے متعلق ۔

Red-iron : (n) (معدنیات) آہن سرخ ؛ قلمی کچا لوہا ؛ ہیماٹائٹ ۔

Red-iron bark : (n) آسٹریلیائی یوکلپٹس کی بہت سی قسموں میں سے کوئی ایک ؛آسٹریلیائی ماھون ۔

Red-iron ore : (n) سرخ آہن دھات ۔

Red-iron wood : (n) ایک چھوٹا سا درخت جو فلوریڈا اور کیوبا وغیرہ میں پایا جاتا ھے ۔

Red kite : (n) (۱) چیل ؛ زغن ۔ (۲) عام پتنگ ۔

Red lac : (n) سماق کی جنس کی ایک جھاڑی ۔

Red lamp : (n) (۱) لال بتی ؛ ڈاکٹر کے گھر کے یا عطار کی دکان کا نشان ۔ (۲) قحبہ خانوں کا نشان ۔

Red lane : (n) (بول چال) (بچوں کی کھلاڑیوں کی زبان میں) گلا ؛ حلق ۔

Red lauan : (n) (۱) فلپائن کا قیمتی چوبی درخت ۔ (۲) اُس درخت کی لکڑی ۔

Red lead : (v) سیندور بھرنا ؛ سیندور سے رنگنا ؛ سیندورنا ۔

Red lead ore : (n) دیکھو Crocoite

Red leader : (n) سیندور سے رنگنے والا (مزدور) ۔

Red leaf : (n) (۱) سرخ فلفل آبی ۔ (۲) پودوں کی متعدد بیماریاں جن میں پتیاں سرخ رنگ کی ھو جاتی ہیں ۔ (۳) برلی (Burley) کا اعلیٰ درجے کا تمباکو ۔

Red-leg/-lege : (n) (۱) (نباتیات) انجبار ۔ (۲) (حیوانیات) طیرسرخ پا ؛ سرخ پایہ ؛ وہ پرندے وغیرہ جن کی ٹانگیں سرخ ھوتی ہیں ۔ (۳) مینڈکوں کی ایک بیماری جو بہت سارے مینڈکوں کے ایک ساتھ رہنے سے ھوتی ھے ۔ (۴) چھاپہ مار حملہ آور خصوصاً خانہ جنگی کے دوران مسوری میں ؛ اسلحہ بردار آدمی ۔

Red legged partridge : (n) کبک چیل ۔

Red letter : (v) سرخ حرفوں سے لکھنا ؛ یادگار عیش بنا دینا ؛ عید قرار دینا ۔

Red letter : (a) (۱) سرخ رنگ سے لکھی ھوئی تحریر خصوصاً کسی چیز کی اہمیت جتانے یا خوشی ، تعطیل ، تہوار وغیرہ سے متعلق ۔ (۲) یادگار ؛ ناقابل فراموش ؛ اہم ۔

Red latter day : (n) روز عیش ؛ جشن کا دن ؛ خوشی کا دن ؛ تہوار ؛ چھٹی کا دن ؛ یوم سعید ۔

Red light : (n) (۱) خطرے کی علامت (خصوصاً سواریوں کا سگنل)؛ لال بتّی ۔ (۲) احتیاطی علامت ؛ امتیازی علامت ۔ (۳)ایک کھیل جس میں کچھ کھلاڑی گول کی طرف دوڑتے ہیں اور اُن کے پیچھے کے کھلاڑی دس تک گنتے ہیں اور "ریڈ لائٹ" کے گرد رُک جاتے ہیں ۔

To see the red light : خطرہ محسوس کرنا ۔

Red light district : (n) وہ علاقہ جس میں قحبہ خانے بکثرت پائے جاتے ہیں ۔

Red line : (v) فہرست سے خارج کرنا ؛ (جہاز کو) زمین پر اُتارنا ؛ کسی جہاز کی زیادہ محفوظ رفتار کو ظاہر کرنا ۔

Red liquor : (n) ایک المونی محلول جو لال رنگ بنانے میں ، لال رنگنے یا رنگین چھپائی میں استعمال کیا جاتا ھے؛ اُم العرق جو مخصوص قسم کی سیاہ راکھ کے محلول کی تبخیر سے نکلتا ھے ۔

Red manganese (ore) : دیکھو Dialogite

Red man's orchard : (n) کاج کا درخت ؛ کاجستان ۔

Red maple : (n) بہت سارے امریکی درختوں میں سے کوئی ایک ؛ شکری درخت ۔

Red mass : (n) سرخ پوشوں کی عبادت ؛ وہ عبادت جو عدالتوں اور پارلیمنٹ کے اجلاس کے افتتاح کے موقع پر کی جاتی ھے ۔ (امریکا) عبادت سرخ جامہ (جس میں پادری سرخ لباس پہنتے ہیں) ۔

Red meat : (n) لال گوشت ؛ سرخ گوشت (گائے ، بکری کا) ۔

Red metal : (n) سرخ دھات (تانبہ وغیرہ) ۔

**Red mite : (n)** سرخ حشرات ۔

**Red monkey : (n)** ایک قسم کا بندر جس کے بال ٹوپی کی طرح معلوم ہوتے ہیں ۔

**Red mouth : (n)** (۱) بہت سارے جانوروں میں سے کوئی ایک جس کے منہ کا اندرونی حصہ سرخ ہوتا ہے ۔ (۲) مشافی مچھلی؛ چوسنے والی مچھلی ؛ چپکنے والی مچھلی ؛ وہیل کا چھوٹا سا بچہ ۔

**Red neck : (n)** جنوب کے مزدور طبقے کا کوئی فرد ۔

**Red oak : (n)** (۱) دم دار امریکی بلوط ۔ (۲) اس درخت کی لکڑی ۔

**Red och/ -ochre : (n)** (ارضیات) گیرو مٹی : گیرو کی قسم کی سرخ مٹی ۔

**Red ochre : (v)** گیرو مٹی سے رنگنا : لال نشان ڈالنا ۔

**Red orpiment : (n)** دیکھو Realgar

**Red pencil : (v)** محاسبہ کرنا : صحیح کرنا یا نظر ثانی کرنا (لال پنسل سے) ۔

**Red pepper : (n)** فلفل احمر: ایک پھل جوتیار ہونے پر سرخ ہو جاتا ہے۔

**Red perch : (n)** ایک قسم کی مچھلی جو ناروے میں پائی جاتی ہے ۔

**Red polled : (a)** کلغی دار (خوش نوا پرندہ) ۔

**Red pop : (n)** ایک چھوٹی سی خوش رنگ و خوش نوا چڑیا ۔

**Red precipitate : (n)** (کیمیا) رسوب احمری : سرخ رسوب ۔

**Red ptarmigan : (n)** دیکھو Grouse

**Red raspberry : (n)** رس بھری جس کا پھل سرخ ہوتا ہے: رس بھری کا پھل ۔

**Red rat snake : (n)** دیکھو Corn-snake

**Red ratle : (n)** (۱) جوں : کلا ۔ (۲) (نباتیات) کشمش کولی : حشیشہ القمل ۔

**Red ratlesnake : (n)** ایک سرخ امریکی سانپ ۔

**Red ribbon : (n)** (۱) لال فیتہ : آرڈر آف باتھ کا نشان (مجازاً) نشان حمام ۔

**Red rock fish : (n)** ایک قسم کی مچھلی جو مقوی اور لذیذ ہوتی ہے ۔

**Red root : (n)** (۱) (امریکا) نیو جرسی کی چائے ۔ (۲) ایک قسم کا درخت ۔ (۳) دیکھو Blood-root ۔

**Red rot : (n)** (نباتیات) سرخ روگ : رتا روگ ۔

**Red rover : (n)** ایک کھیل جس میں دو ٹیمیں کچھ دوری پر آمنے سامنے کھڑی ہوتی ہیں اور ایک ٹیم کے تمام کھلاڑی کو ہاتھ میں ہاتھ ڈالے ہوئے دوسری ٹیم کی صف کو توڑ کر آگے نکل جانا ہوتا ہے ۔ اس میں ناکام ہونے پر مخالف ٹیم کو ایک نمبر ملتا ہے۔

**Red sandal/ -sander/ -sander wood/ -sanders : (n)** (۱) ہندوستان اور جزائر مشرق الہند کا ایک درخت ۔ (۲) اس درخت کی لکڑی جس سے رنگ نکالتے ہیں ۔ (۳) مشرقی ہندوستان کا ایک درخت جس سے آرائش کا کام لیا جاتا ہے یا جو آرائش کے کام آتا ہے ۔

**Red scale : (n)** ایک کھپرے دار کیڑا (جو لال رنگ کا ہوتا ہے اور گرم خطوں میں پایا جاتا ہے اور درختوں کے لئے آفت ہوتا ہے) ۔

**Red sea : (n)** (جغرافیہ) بحیرۂ قلزم : بحیرۂ احمر ۔

**Red seaweed : (n)** سرخ کائی ۔

**Red-shank(s)/ Red shank : (n)** (۱) سرخ پا (انسان خصوصاً اسکاتستان اور آئر لینڈ کی کلٹی قوم کا) (اب صرف تاریخ)۔ (۲) (حیوانیات) سرخ پا چہا : سرخ پا ٹلوہ: سرخ پا چڑیا ۔ (۳) فلفل آبی ۔

**Red shift : (n)** (فلکیات) خطوط طیف کی روشنی سے منتقلی ۔

**Red shift : (v)** (فلکیات) خطوط طیف کامنتقل ہونا یا ہٹانا یا جانا ۔

**Red shirt : (n)** (۱) (سیاسیات) سرخ پوش : اس جماعت کا رُکن جس کا امتیازی نشان سرخ لباس ہوتا ہے خصوصاً Guisepipe Garibaldi کی انقلابی فوج کا رُکن ۔

**Red-short : (n) [SW. 'Rodskort'.]** (فلزیات) جلتا لوہا جو انگارہ ہو کر کرارا بن جاتا ہے : شکنندہ : گرم پھوٹک ۔

**Red shortness : (n)** شکنندگی : لزدی : کرکراپن (لوہے کی) ۔

**Red silky oak : (n)** سرخ گابھا : سرخ پختہ لکڑی۔

**Red sindhi : (n)** ہندوستانی نسل کا ایک دودھ دینے والا جانور ۔

Red siskin : (n) شمالی اور جنوبی امریکا کی ایک چڑیا جسے عموماً پالتے ہیں ۔

Red snapper : (n) بہت سی سرخ قسم کی مچھلیوں میں سے کوئی ایک ۔

Red snow : (n) قرمزی برف : سرخ برف : بحر منجمد شمال اور کوہ آلپ کی برف جو ایک قسم کی کائی سے سرخ ہو جاتی ہے۔

Red softening : (n) دماغی بیماری جس میں دماغ کے ریشوں سے خون نکلنے لگتا ہے ۔

Red spider : (n) پت مکڑی : ایک کیڑا جو پتّے کھا جاتا ہے۔

Red spot : (n) (علم النجوم) سرخ داغ (مشتری کا) ۔

Red squadron : (n) قدیم برطانوی بحری فوج کے تین بیڑوں میں سے ایک ۔

Red squirrel : (n) دیکھو Chickaree

Red stars : (n) (علم النجوم) سرخ ستارے ۔

Red start : (n) (۱) (طیوریات) لل دُما (پرندہ) : گانے والا ایک یورپی پرندہ ۔ (۲) کیڑا پکڑنے والا ایک پرندہ ۔

Black red start : ایک قسم کا پرند ۔

Red streak : (n) (۱) سرخ سیب : لال سیب : ولایتی سیب : سیبچہ ۔ (۲) اس سے بنائی جانے والی شراب ۔(۳) لال گال والی لڑکی : عارض احمر (لڑکی) : گل گوں (چہرے والی) لڑکی ۔

Red stuff : (n) سرخاب : زعفران ۔

Red suture : (n) آڑو : شفتالو کی ایک بیماری جس کی وجہ سے پختگی سے پہلے ہی سرخی آجاتی ہے ۔

Red-tab : (n) برطانوی فوج کا ایک اعلی افسر جس کے لباس پر لال دھاری ہوتی ہے ۔

Red-tai : (n) ایک قسم کی مچھلی جو جاپان میں بہ کثرت استعمال کی جاتی ہے اور جسے مچھلی دیوتا کی علامت سمجھا جاتا ہے ۔

Red tail :(n) ایک قسم کا باز : شکرا : شاہین ۔

Red-tailed hawk : (n) دیکھو Red tail

Red-tape : (n) دفتری گھس گھس : لال فیتہ شاہی : ضابطہ پرستی ۔

Red-tapist : (n) رسم پرست : ضوابط پرست ۔

Red-thread : (n) ایک نباتاتی مرض ۔

Red throat : (n) ایک آسٹریلیائی مترنم چڑیا ۔

Red tick : (n) ایک قسم کا افریقی طفیلی کیڑا جو جانوروں کے جسم پر بیٹھتا ہے ۔

Red titi : (n) دیکھو Leather wood

Red-top/ Red topgrass : (n) (۱) لال سر والی چیز ۔ (۲) (امریکا) (۳) شلغم : شلجم کی ایک قسم ۔

Tall red-top : (n) ایک قسم کی لمبی سرخی مائل گھاس ۔

Red tree mouse : (n) قطب شمالی کا کترنے والا ایک بڑا چوہا ۔

Red triangle : (n) خطرے کی علامت کی ایک شکل : انجمن جوانان مسیحی (جس کی علامت سرخ رنگ کی مثلث ہوتی ہے)۔

Red tulip oak : (n) ایک قسم کا آسٹریلیائی درخت ۔

Red twig : (n) دیکھو Red root

Red underwing : (n) کیڑے کی ایک قسم ۔

Red viper : (n) (۱) برطانیہ کی افعی جنس کا سانپ ۔ (۲) (امریکا) ایک قسم کا زہریلا سانپ ۔

Red-water : (n) (۱) (بیطاری) بَول سرخ : جانوروں کی متعدد بیماریوں میں سے کوئی ایک : مرض البول دموی : تپ وبائی ( جس میں سرخ پیشاب ہوتا ہے) ۔ (۲) آب سرخ: لال پانی ۔ (۳) سمندری پانی جس کا رنگ خراب ہو گیا ہو ۔

Red weed : (n) امریکی پودا ۔

Red wheat : (n) گیہوں : ایک قسم کا گیہوں : سرخی مائل گیہوں ۔

Red whelk : (n) یورپی صدفہ یا گھونگا جو کھایا جاتا ہے۔

Red wine : (n) سرخ شراب : شراب ۔

Red wing/ Red-wing : (n) (۱)(طیوریات)اُم اُباح: قسم طوطی: سرخ پر : لل پرا : ایک قسم کی چڑیا جس کے ڈینے کا اندرونی

Reformulate : (v) دوبارہ ضابطہ (فارمولا) بنانا : باقاعدہ یا اصولی طریقے پر کسی چیز کو پیش کرنا ۔

Refortify : (v) دوبارہ متحرک کرنا : دوبارہ قوت پیدا کرنا : دوبارہ قوت برداشت پیدا کرنا : ہمت افزائی کرنا : کسی چیز کی ساخت کو مضبوط بنانا ۔

Refound : (n) دوبارہ قائم کرنا : تعمیر نو کرنا ۔

Refound : (v) دوبارہ ڈھالنا (دھات کا) ۔

Refounder : (n) دوبارہ قائم کرنے والا : تعمیر نو کرنے والا ۔

Refract : (v) [f. L. 'Refract, Refringere'.] (۱) (طبیعیات) منعطف کرنا (روشنی کا) ۔ (۲) (کیمیا) تحلیل کر کے کثافت کی فی صد نسبت معلوم کرنا ۔ (۳) منعکس کرنا : منحرف کرنا : برگشتہ کرنا ۔

Refractable : (a) (بصریات) انعطاف پذیر ۔

Refracted : (a) منحرف شدہ : منحرف کیا ہوا (طبیعیات) مُنعطف : (نباتیات) قاعدہ کُوز ۔

Refracted ray : (n) (بصریات) مُنعطف شعاع۔

Refractile : (a) انعطاف پذیر ۔

Refracting : (a) کسر کنندہ : توڑنے والا: منکسر کرنے والا: (طبیعیات) عاطف : انعطافی ۔

Refracting angle : (n) (بصریات) انعطافی زاویۂ منشور۔

Refracting medium : (n) (بصریات) انعطافی واسطہ ۔

Refracting system : (n) انعطافی نظام :انعطافی طریقہ ۔

Refracting telescope : (n) (بصریات) انعطافی دوربین : مرکز کش دوربین۔

Refraction : (n) [Late L. 'Refractionem'.] (۱)(طبیعیات) انعطاف : انکسار (کیمیا) تکسیر ۔ (۲) شکست : انحراف ۔ (۳)(علم النجوم) روشنی کی شعاع کا تغیر : شعاعوں یا روشنی میں قدرتی تخفیف جب سمت الراس میں نہ ہو (فضا کی کسری طاقت کی وجہ سے) ۔ (۴) (مجازاً) تخفیف : کاہش ۔ (۵) کج سازی : پیچیدگی : مروڑ ۔ (۶)انعطاف قوت یا اثر ۔ (۷) سوڈیم نائٹریٹ کے نمونے میں ملاوٹ کے فی صد کی دریافت : ملاوٹ یا غیر خالص پن کا فی صد ۔

Angle of refraction : زاویہ منفرجہ : زاویۂ انعطاف ۔

Astronomical refraction : (علم النجوم) انعطاف فلکی ۔

Atmospheric refraction: (موسمیات) ہوائی انعطاف : فضائی انعطاف ۔

Differential refraction: (علم النجوم) تفرّقی انعطاف ۔

Double refraction : (بصریات) دوسمتی انعطاف : انعطافین ۔

Index of refraction: دیکھو Index (n)

Law of refraction: (بصریات) کُلیات انعطاف ۔

Refraction circle : (n) انعطافی حلقہ ۔

Refraction errors : (n) (طبیعیات) انعطافی خطائیں ۔

Refractions : (n) (غلّہ)پھٹکن ۔

Refractive : (a) [Late .L. 'Refractivus'.] (۱)انعطافی : تکسیری : منعطف ۔ (۲)(طبیعیات) عاطف ۔ (۳)انعطاف پذیر : منکسر کرنے والا : توڑنے والا ۔ (۴) انعطاف کا یا اُس سے متعلق ۔

Refractive index : (n) (بصریات) انعطاف نما ۔

Refractive power : (n) انعطافی قوت یا طاقت ۔

Refractive system : (n) انعطافی طریقہ یا اصول : بصری طریقہ ۔

Refractiveness : (n) (بصریات) انعطافّیت۔

Refractivity : (n) (۱)(طبیعیات) انعطافیت ۔ (۲) (کیمیا) انعطافیتِ سالمی : انعطاف مخصوصہ ۔

Refractometer : (n) (بصریات) انعطاف پیما : انکسار سنج ۔

Refractor : (n) (شیشہ) شعاع کش : عدسیہ : مکسر(شے) : عدسی نور شکن : (طبیعیات) عاطف : (بصریات) انعطافی دوربین ۔

Refractorily : (adv.) تمردانہ : کڑے پن سے : سرکشی کے ساتھ ۔

Refractoriness : (n) سرکشی : تمرد : کڑاپن : عسیرالعلاجی ۔

Refractory : (a) (۱) سرکشی : تمرد : منحرف : خود سر: باغی : بے قابو:

نا قابل انتظام۔ (۲)عسیر العلاج (بیماری ، زخم وغیرہ): دیر طلب ؛ ناگزار؛ دیر گذار ؛ دشوار گذار (طبیعیات) صعب العلاج ؛ دیر علاج ۔ (۳) کڑا ؛ سخت ؛ دیر گسل ۔ (۴)(حیوانیات) سرکش ؛ بے قابو ۔

Refractory period / -phase : (n) مختصر وقفہ(رگ وریشے کے ردّعمل کے مابین) ۔

Refractory rock : (n) طبعی چٹان ؛ قدرتی صخریاتی اشیاء ۔

Refrain : (n) [OFr. 'Refrein, Refrain'.] ٹیپ ؛ ترجیع (جو ہر بند کے آخر میں آئے) ؛ بند گرداں ۔

Refrain : (v) [L. 'Refrenare'.] (۱) روکنا ؛ ضبط کرنا ؛ پی جاناُ۔ (۲) باز رہنا ؛ پرہیز کرنا ؛ احتراز کرنا ؛ ترک کرنا (کوئی کام کا) ۔ (۳) منع کرنا ؛ کنٹرول کرنا ۔ (۴) نگاہ رکھنا؛ نظر رکھنا ۔

Refrangibility : (n) (بصریات) انعطاف پذیری ؛ قدرِ انعطاف ۔

Refrangible : (a) [L. 'Refrangibilis'.] (بصریات) انعطاف پذیر۔

Refresh : (n) [F. next.] (اب بول چال)تازگی ؛فرحت بخشی(خصوصاً شراب وغیرہ)؛ پینے کی چیز ؛ تازہ دم کرنے والا مشروب ۔

Refresh : (v) [OE. 'Referescher'.] (۱)پھر ٹھنڈا کرنا؛پھر ٹھنڈک پہنچانا ۔(۲) تازہ دم کرنا ؛ بحال کرنا؛ جان میں جان آنا؛ فرحت بخشنا ؛ باعث تفریح ہونا ؛ تازگی حاصل کرنا خصوصاً تازہ مشروب پینا ؛ تازہ دم ہونا ۔ (۳)(حافظے کو) تازہ کرنا ؛ یاد دلانا(کوئی بات) ۔ (۴) آگ میں اور ایندھن ڈالنا ؛ (بجلی کی بیٹری میں) تازہ قوت بھرنا ؛ تازہ کرنا ۔ (۵) نقل کرنا خصوصاً کوئی چیز پینا؛ کھا پی کر تازہ دم ہونا ۔ (۶) نیا کر دینا؛ پھر سے بنا دینا ؛ درست کر دینا ۔ (۷) دوبارہ بھر دینا ؛ پُر کر دینا ؛ معمور کر دینا ۔ (۸) جان ڈالنا ؛ جلانا ؛ ہوش میں لانا ؛ تقویت دینا ؛ احیاء ہونا ؛ تجدید ہونا ۔

Refreshant : (n) (۱) تازہ دم کرنے والا ؛ بحال کرنے والا ۔ (۲) دیکھو Refresher .

Refresher : (v) دوبارہ تازہ کرنا ؛ پھر سے تازہ کرنا ؛ درست کر دینا ؛ نیا کر دینا ۔

Refresher : (n) (۱)تازہ دم کرنے والا ؛ بحال کرنے والا ؛ فرحت بخشنے والا ۔ (۲)(طویل مقدمات میں وکیل کا) زائد معاوضہ ؛ منہ بھرائی ؛حق الوکالتہ اضافی ۔ (۳)(روز مرہ) جام شراب ؛ پینے کی کوئی چیز ؛ شربت وغیرہ ۔ (۴) خستگی دور کرنے والا ؛ مفرح ؛ طاقت بخش ۔ (۵) یاد دہانی ؛ یاد آوری ؛ تاکید؛ تنبیہ ؛ چتاؤنی ۔ (۶) جان بخش ؛ بحال کرنے والا ۔

Refresher coures : (n) تجدید نصاب ؛ اِعادی نصاب ؛جائزاتی نصاب۔

Refreshful : (a) طاقت بخش ؛ تازگی بخش ؛ فرحت بخش ۔

Refreshfully : (adv.) طاقت بخش کے طور پر ؛ تازگی بخش کے طریقے سے ۔

Refreshing : (a) (طب) مفرح ؛ تازگی بخش ؛ مقوی ؛ محرک ؛ نشاط انگیز ۔

Refreshing innocence : (n) دلکش بھولاپن ؛ حسین معصومیت ۔

Refreshingly : (adv.) تازگی سے ؛تازہ دم بنا کر؛ فرحت بخش طورپر ۔

Refreshingness : (n) دلکشی ؛ تازگی ؛ فرحت ۔

Refreshment : (n) [OFr. 'Refreschement'.] (۱)تازگی ؛ تازہ دمی ؛ فرحت بخشی ؛ تفریح ۔ (۲)(خصوصاً) فواکہ ؛ نقل ؛ ناشتہ ؛ خوراک ؛ ہلکا ناشتہ ؛ لنچ ۔ (۳) روحانی تازگی ؛ مشروب ؛ ذائقہ ۔

To take refreshment : طاقت حاصل کرنا (ذہنی یا جسمانی) ۔

Refreshment car/ -house/ -room /-stall : (n) (ریلوے )طعام گاہ ؛ کمرۂ طعام ؛ ناشتہ خانہ ۔

Refreshment sunday : (n) وسطی یکشنبہ ؛ یوحنا کا اتوار ؛ مسیحی چلہ میں چوتھا اتوار جس میں یوحنا نبی کی انجیل تلاوت کی جاتی ہے ۔

Refrigerant : (a) [Fr. 'Refrigerant '.] (۱) مبرد ؛ خنک آور ؛ سرد کرنے والا ؛ ٹھنڈا کرنے والا ۔ (۲) (طب) (جسم یا اعضا کو) ٹھنڈا کرنے والا ؛ ٹھنڈک پہنچانے والا (آلہ ، دوا وغیرہ) تپ رُبا ؛ بخار اُتارنے والا ۔ (۳)تازہ کرنے والا ؛ فرحت بخش ؛ قوت بخش (طبیعیات) بارد ۔

Refrigerant : (n) (۱) ٹھنڈا کرنے والاخصوصاً مشروب وغیرہ ؛ ٹھنڈائی ؛ ٹھنڈی ۔ (۲) ٹھنڈا کرنے والا یا ٹھنڈک پہنچانے والا آلہ وغیرہ ۔ (۳)مبرد دوا ؛ تپ ربا دوا ؛ مفرح دوا ۔

Refrigerate : (v) [L. 'Refrigerare'.] (۱)ٹھنڈک پہنچانا ؛ ٹھنڈا کرنا یا ہونا ؛ خنک کرنا ؛ تبرید کرنا ؛ ٹھنڈا رکھنا ؛ جما نا ؛ سرد کرنا؛ منجمد کرنا ؛ (طب) حرارت جذب کرنا ؛ حرارت کم کرنا ؛ سرد خانہ میں چھوڑ دینا ۔

Refrigerating : (a) (طب) تبریدی ۔

Refrigerating cabinet : (n) (انجینیئرنگ ) بَرّادہ ۔

Refrigerating engine /- machine : (n) آلۂ تبرید : تبریدی مشین ۔

Refrigeration : (n) [L. 'Refrigeratio'.] سرد سازی : تبرید : خنک سازی: ایجاد برودت : جذب گرما : جذب حرارت : (طب) تپ رُبائی ۔

Refrigerative : (a) [med. L.'Refrigerativus'.] مبرد : خنک سازندہ : جاذب حرارت : (طب) تپ ربا ۔

Refrigerator : (n) سرد آبہ : خنک ساز : برّادہ(آلہ): سرمازا : گرماگیر : ریفریجریٹر ۔

Refrigeratory : (n) [mod. L. 'Refrigeratorium'.] ظرف تبرید : تبریدیہ : انجماد خانہ : جسم سرمازا ۔

Refrigeratory : (a) [L. 'Refrigeratorius'.] (۱)(ظرف) مبردہ : مبرد : تبریدی : خنک کرنے والا : مولدت برودت : سرمازا : سرد کرنے والا : گرماگیر ۔

Refringency/ Refringence : (n) انعطافیت : انکساریت : ٹوٹنے کی قوت ۔

Refringent : (a) [L. 'Refrigere'.] دیکھو Refractive

Refront : (v) محاذ بدلنا : نیا محاذ بنانا : دوسرا محاذ لینا ۔

Reft : (a) دیکھو Reave(v)

Reft : (n) دراز : شگاف : درز : چاك ۔

Refuel : (v) نیا پٹرول ڈالنا : تازہ دم ہونا یا کرنا : (مشین کو تیل سے) دوبارہ بھردینا : (تیل سے) پُر کر دینا : تیل سے مشین کی ٹنکی کو بھر دینا ۔

Refuelling : (n) باز رسدی ۔

Refuge : (n) [Fr. 'Refuge'.] (۱) ملجا : ماوا : جائے پناہ : مامن : ٹھکانا : پناہ گاہ ۔ (۲)سڑك کے وسط میں راہ گیروں کی بھیڑ سے بچنے کے لئے اونچی جگہ : ٹھیك : موقف ۔ (۳)خیاباں میں پا پیادہ چلنے والا ۔ (۴)(مویشیوں وغیرہ کی) جائے پناہ : ٹھکانہ : بسیرے کی جگہ ۔ (۵)لائق پناہ فرد یا شے ۔ (۶) دلیل ، معافی ، جواب وغیرہ جس سے کسی کو امان و پناہ مل جائے ۔ (۷) وسائل و ذرائع : چارہ : تدبیر ۔

Of refuge : محافظت کا طالب : پناہ کا خواستگار ۔

House of refuge : یتیم خانہ : پناہ گاہ : بے سہاروں اور مظلوموں کی پناہ کا ادارہ یا گھر : بے گھروں کا ٹھکانا ۔

To take refuge : کسی جگہ پناہ چاہنا : محافظت طلب کرنا : کسی چیز کو بچاؤ کا ذریعہ سمجھنا ۔

Refugee : (n) مہاجر : پناہ گیر : مذہبی یا سیاسی خلفشار یا تشدد کی وجہ سے غیر ملك میں پناہ لینے والا ۔

Refugee : (v) ہجرت کرنا : مہاجرت کرنا : پناہ حاصل کرنا ۔

Refugee : (n) ہجرت کرنے والا: پناہ لینے والا : مہاجر : پناہ گزیں ۔

Refugeeism : (n) پناہ لینے کی حالت : پناہ گیری۔

Refulgence : (n) [L.'Refulgentia'.] درخشندگی : شکوہ : جلال : نور افشانی : تابش : روشنی : فروغ : تابانی : درخشانی ۔

Refulgent : (a) روشن : درخشاں : تاباں : منور : پُر نور : تابناك : چمکدار : باشکوہ : درخشندہ : نورافشاں : مجلل : عالی ۔

Refulgently : (adv.) تابناکی سے : درخشانی کے طور پر ۔

Refulgentness : (n) دیکھو Refulgence

Refund : (v) [L.'Refundere'.] (۱)(روپیہ) واپس دینا : باز ادائی کرنا: دوبارہ ادا کرنا : واپس کرنا ۔ (۲) ادا کرنا : بے باق کرنا (خرچ کی ہوئی رقم )۔

Refund : (n) ادائیگی(رقم) : واپسی (قرض کی) : پس دہی : تسویۂ حساب : (معاشیات ) واپسی : واپسی رقم : باز ادائی : چکوتی : بدلہ: عوض۔

Refund : (v) (۱)دوبارہ سرمایہ لگا دینا : پھر جمع کردینا ۔ (۲)ملکی قرضہ کے سرمایہ میں دوبارہ روپیہ لگانا ۔

Refundable : (a) قابل ادائی: ادا کرنے کے لائق ۔

Refunder : (n) باز ادائی کرنے والا : (رقم) واپس کرنے والا : (قرض) ادا کرنے والا ۔

Refundment : (n) باز ادائی کا عمل : (قرض) ادا کرنے کا عمل ۔

Refurbish : (v) پھر چمکانا : چمك اٹھنا : نیا بنانا : نیا کی طرح کرنا : تازہ دم کر دینا : پھر جلا دینا : دوبارہ زنگ دور کرنا ۔

Refurbishment : (n) جلا یا دوبارہ چمک : تازہ دمی : نیا پن ۔

Refurnish : (v) پھر مہیا کرنا یا ہونا : نیا ساز و سامان جمانا : نئے ساز و سامان سے آراستہ کرنا یا ہونا ۔

Refusal : (n) (۱) انکار : نامنظوری: صاف جواب : (انجینیئرنگ) مزاحمت : انکار ۔ (۲) پسند نا پسند کرنے کا حق : موقع انتخاب ۔ (۳) ابا : امتناع : رد : عدم قبول ۔ (۴)گاڑی ہوئی میخ یا شہتیر کی حد ۔ (۵)خصوصاً تاش کے کھیل میں اپنے ساتھی کا رنگ نہ چلنا ۔ (۶) گھوڑے وغیرہ کے اچانک رُک جانے کا عمل ۔ (۷)عہدے وغیرہ سے انکار کا موقع (دوسروں کو پیش کئے جانے سے پہلے) : رد یا قبول کے سلسلے میں اولیت کا حق یا تقدم کا حق ۔ (۸)مردود : رد کردہ : وہ جسے رد کر دیا گیا ہو ۔

To have the refusal of : کسی چیز کو رَد کرنے یا قبول کرنے میں تقدم کا حق رکھنا ۔

Refuse : (a) [OF. 'Refuse'.] رد کردہ : انکار شدہ : غیر قابل قبول ۔

Refuse : (n) (۱) کوڑا کرکٹ : کاٹھ کباڑ : بیکار چیز : ردّی : نکمی چیز : کوڑا : فُضلہ : تلچھٹ : دُرد : گاد ۔ (۲) کف : جھاگ : پھپھوندی ۔

Refuse : (v)[F. 'Refuser'.] (۱)انکار کرنا :جواب دے دینا : نامنظور کرنا : رد کر دینا : قبول نہ کرنا : قبول کرنے سے انکار کرنا ۔ (۲)گھوڑے وغیرہ کا اچانک رُک جانا یا روک دینا ۔ (۳)شوہر یا بیوی ہونے سے انکار کر دینا ۔ (۴)قطع تعلق کرلینا : الگ ہو جانا : چھوڑ بیٹھنا : انکار کر دینا (خدا یا عیسیٰ کے وجود سے) : نکال دینا :برطرف کرنا : چھوڑ دینا: دور کرنا (شخص کو) : طلاق دینا(بیوی کو)۔ (۵)کوئی کام نہ کرنے کا اظہار کرنا ۔ (۶) دینے سے(کوئی چیز) انکار کرنا : (کسی شخص کے دریافت کرنے پر ) انکار کرنا ۔ (۷) (فوج) دشمن کی مخالفت سے انکار کرنا : واپس ہونا : واپس لینا ۔ (۸) قبولیت سے انکار کرنا : مزاحمت کرنا ۔ (۹) (تاش کے کھیل میں اپنے ساتھی کا چلا ہوا) رنگ نہ چلنا ۔

Refuse : (n) (بول چال) دیکھو Refusal

Refuse : (v) پھر ملانا : از سرنو مخلوط کرنا : دوبارہ مرکب کرنا ۔

Refuse : (v) آتش گیر بتّی کو بدلنا : آتش فتیلہ کو بدلنا ۔

Refuse consumer/ -destructor : (n) (کیمیا) کوڑا بھٹی ۔

Refuser : (n) اڑیل : ضدّی : انکاری : نہ ماننے والا ۔

Refusible : (a) نئے فیصلے کے ساتھ تجدید کی صلاحیت ۔

Refutable : (a) [Late L. 'Refutabilis'.] ابطال پذیر : قابل تردید : رد کردنی : قابل انکار ۔

Refutably : (adv.) ابطال پذیر کے طور پر : انکار کے طور پر ۔

Refutal : (n) ابطال : رد : تردید : امتناع : تکذیب :انکار : (فلسفہ) بُطلان : تردید : رد دلیل ۔

Refutation : (n) [L. 'Refutationem'.] دیکھو Refutal

Refute : (v) [L. 'Refutare'.] جُھٹلانا : تردید کرنا : تغلیط کرنا : ابطال کرنا : غلط ٹھہرانا : رد کرنا: انکار کرنا : تکذیب کرنا : باطل کرنا ۔

Refuter : (n) تردید کرنے والا : ابطال کرنے والا ۔

Regain : (v) [ F. 'Regagner'.] (۱) دوبارہ حاصل کرنا : دوبارہ پانا : پھر پانا : پھر حاصل کرنا : (ہوش و حواس) بحال ہوجانا : ٹھکانے ہو جانا (طبیعت) ۔ (۲) پھر پہنچ جانا: پھر پا لینا (منزل وغیرہ کو) ۔ (۳) پھر پا لینا (زمین کو پاؤں سے) : پھر سنبھل جانا ۔ (۴) دوبارہ غالب ہونا : دوبارہ پہنچنا : دوبارہ ظاہر کرنا ۔

Regain : (n) بازیابی : اکتساب نو :حصول نو ۔

Regainment : (n) دیکھو Regain

Regal : (a) [L. 'Regalis'.] ملوکانہ : شاہانہ : شاہی : بادشاہی : شاہوار : خسروی : شاہی(شان وشوکت )۔

Regal : (n) [F. 'Regale'.] ایک قسم کا چھوٹا سا باجا ۔

Regale : (n) [Fr. 'Regale'.] (تاریخ ) شاہی : سلطنت : پادشاہی : اختیارات شاہی: شاہانہ آرائش : شان آرائش ۔

Regale : (n) (۱)پُر تکلف دعوت : نفیس غذا : بہترین کھانا : خوراك لذید ۔ (۲)روحانی ضیافت : غذائے روح ۔ (۳) لذیذ کھانا: نعمت : ترمال ۔

Regale : (v) [Fr. 'Regaler'.] (۱) (اکثر طنزاً) ضیافت کرنا : مہمانی کرنا : مدارات کرنا (کھانے کی) یا محظوظ کرنا (باتوں‌سے): بہترین کھانا کھلانا ۔ (۲) (حسن ، پھول وغیرہ کے متعلق) مسرت بخش : جی خوش کرنا : سرور بخشنا : فرحت بخشنا : مسرور ہونا : تازہ دم ہونا ۔ (۳) نعمتیں کھانا :ترمال اُڑانا : مزے اُڑانا (دعوت کے) : لطف اندوز ہونا ۔ (۴) پذیرائی کرنا : لذت دینا ۔ (۵)تفریح کرنا : فرحت محسوس کرنا ۔

**Regalement : (n)** ضیافت : دعوت : مدارات ۔

**Regaler : (n)** ضیافت کرنے والا : خاطر مدارات کرنے والا ۔

**Regalia : (n) [L. 'Regalis'.]** (۱)(سیاسیات) امتیازات شاہی : حقوق شاہی: شاہی حقوق خصوصی: حقوق خُسروی۔ (۲)ماہی مراتب : لوازم جشن تاجپوشی : شاہی ساز و سامان : ملبوسات شاہی ۔ (۳) (کسی خاص فرقہ خاص کر فری میسنوں کا) نشان : لوازم ۔

**Regalia : (n) [Sp.'Regalia'.]** کیوباٹی اور دوسرے اعلیٰ قسم کے سگریٹ : نفیس قسم کا سگار : عمدہ قسم کا چُرٹ ۔

**Regalian : (a) [Fr. 'Regalien'.]** دیکھو Regal

**Regalism : (n)** یہ عقیدہ کہ بادشاہ دینی معاملات میں واجب الاطاعت ہے : عقیدہ اولوالامر ۔

**Regalist : (n)** عقیدہ اولامر کا حامی ، پیرو ۔

**Regality : (n) [OFr. 'Regalite'.]** (۱) وصف شاہی : لازمۂ شاہی : سلطانی : ملوکیت : شاہی : بادشاہی ۔ (۲) بادشاہیت : سلطنت: مملکت ۔ (۳)شاہی حق خصوصی: حق خسروی۔ (۴) امتیاز شاہانہ : قلمرو بادشاہی : کشور بادشاہی ۔ (۵) علاقۂ شاہی : اضلاع شاہی : تعلقۂ شاہی ۔

Lord of regality : بادشاہ : شاہ ۔

**Regally : (adv.)** تزک و احتشام کے ساتھ : شاہانہ : ملوکانہ ۔

**Regalness : (n)** شاہی : بادشاہی ۔

**Regalty : (n)** دیکھو Regality

**Regard : (n) [Fr. 'Regard'.]** (۱) توجہ : غور : لحاظ : نظر غور : جمی ہوئی یا غور کی نظر : معنی خیز نظر : نگاہ : سرسری نظر: اُچٹتی نظر ۔ (۲) باب : خصوص : بابت : بارہ : نسبت ۔ (۳)دھیان : اعتنا : گہری توجہ ۔ (۴) لحاظ : خیال : تعلق خاطر : محبت : عزت : ادب : احترام : حرمت: مہربانی ۔ (۵) (جمع میں) آداب : تسلیمات ۔ (۶)ملاحظہ: مراعات : رعایت : جنگل کا ملاحظہ : حق ملاحظہ : ملاحظہ کرنے والا افسر یا عملہ ۔ (۷) درود و سلام۔ (۸) تخمین: ارزش ۔ (۹) ارادہ : قصد: مقصد : نشان : نیت : منشا ۔

Field of regard : (بصریات) میدان نظر ۔

In one's regard : بالاحترام : ادب کے ساتھ : عزت کے ساتھ ۔

In regard/ With - : بہ لحاظ ۔

In regard of : بہ نسبت : عزت کے ساتھ : بالاحترام ۔

In this regard : اس باب میں : اسی بارے میں ۔

Line of regard : خط نظر ۔

Plane of regard : سطح نظر ۔

Point of regard : نقطۂ نظر ۔

To have regard to : احترام کرنا : فوقیت دینا : عزت کرنا ۔

To have (or take) regard to: توجہ دینا : غور کرنا ۔

Without regard to : بلا غور وتوجہ : بے وزن ۔

**Regard : (v) [Fr. 'Regarder'.]** (۱) گھورنا: تکنا : دیکھنا : نظر ڈالنا : نگاہ ڈالنا : نظر میں رکھنا ۔ (۲) پرواہ کرنا : لحاظ کرنا : ملحوظ کرنا: دھیان میں لانا : (خصوصاً منفی جملوں میں) دھیان دینا ۔ (۳) کرنا (عزت و قدر وغیرہ): محبت رکھنا : نفرت کرنا : عزت کی نظر سے دیکھنا : گہری نظر سے دیکھنا: سرسری نگاہ ڈالنا ۔ (۴) سمجھنا: محسوب کرنا : شمار کرنا : گننا ۔ (۵) متعلق ہونا : تعلق رکھنا : واسطہ ہونا ۔ (۶) توجہ کرنا : رعایت کرنا : غور و فکر کرنا : اندازہ کرنا ۔ (۷) احترام کرنا : حرمت کا لحاظ کرنا ۔

**Regardable : (a)** (۱)قابل احترام ۔(۲)مرئی : دیکھنے کے لائق ۔

**Regardant : (a)[Fr. 'Regardant'.]** (۱) (نقابت) پس نگر : پس نگراں پیچھے کو دیکھتا ہوا : عقب سے دیکھنے والا : پیچھے سے نگاہ ڈالنے والا : ملاحظہ کرنے والا ۔ (۲) (نگاہ) غائر: غور کی : جمی ہوئی (ٹکٹکی) ۔ (۳) لائق توجہ : قابل ملاحظہ : توجہ کردنی ۔

**Regarder : (n)** (مقامی) جنگل کو ملاحظہ کرنے والا افسر : ملاحظہ کرنے والا ۔

**Regardful : (n)** لحاظ رکھنے والا یا رکھتے ہوئے : با ادب : محترم : مشاہدہ کرنے والا : باریک بیں : صاحب نظر : توجہ کرنے والا ۔

**Regardfully : (adv.)** لحاظ رکھتے ہوئے : ادب کے ساتھ ۔

**Regardfulness : (n)** لحاظ : ادب ۔

**Regardless : (a)** (۱) بلا لحاظ ۔ (۲) بے فکر : لاپروا : بے ادب : بے خبر۔ (۳) بلا احترام : بے عزت ۔

**Regardlessly : (adv.)** بے پروائی سے: بے توجہی کے ساتھ : بلالحاظ ۔

**Regardlessness : (n)** بے پروائی : بے فکری: لحاظ نہ رکھنا ۔

**Regatta : (n)[It.]** (۱)ناؤ دوڑ : کشتی دوڑ : سفینہ بازی : کشتی دوانی: ناؤ دوڑائی ۔ (۲) ایک قسم کا لباس : کپڑا ۔ (۳) گہرا نیلا (رنگ) ۔

**Regelate : (v)** از سرنو منجمد ہونا: دوبارہ جم جانا: برف کے ٹکڑوں کا پگھل کر جم جانا ۔

**Regelation : (n)** باز انجماد : انجماد ثانی : انجماد دوم ۔

**Regency : (n)** (۱)حکومت: اقتدار : فرماں روائی : تسلط ۔ (۲) ولایت بادشاہ : قائم مقامی بادشاہ : اقلیم : سلطنت ۔(۳)مجلس اولیائے بادشاہ : مجلس شوری (شاہی) ۔

**The Regency :** تاریخ انگلستان میں عہد ولایت (۱۸۱۰ء تا ۱۸۲۰ء) ۔

**Regeneracy : (n)** نو پیدائش : تولید نو : ایجاد مجدد ۔

**Regenerate : (a) [L. 'Regeneratus.']** دوبارہ بنایا ہوا: دوبارہ تشکیل دیا ہوا : ہدایت یافتہ : اصلاح یافتہ : دوبارہ پیدا شدہ : دوبارہ تخلیق کردہ : نیا جنم پانے والا : دوبارہ روحانی زندگی پایا ہوا ۔

**Regenerate : (v) [L.'Regenerare.']** (۱)نو تشکیل یافتہ ہونا : نو ساختہ ہونا ۔ (۲) (روحانی اعتبار سے) نیا جنم دینا یا لینا : برتر روحانی زندگی بخشنا یا پانا : ہدایت دینا یا پانا ۔ (۳) اخلاق کی اصلاح کرنا : پستی سے ابھارنا : اصلاح کرنا ۔(۴) پھر پیدا کرنا یا پیدا ہونا : تازہ وجود بخشنا : احیا کرنا یا ہونا : تخلیق نو کرنا : جان ڈالنا یا جان پڑنا : نئی زندگی دینا : نئی روح پھونکنا : دوبارہ روحانی زندگی حاصل کرنا ۔ (۵) اپنی اصلاح کرنا : پستی سے ابھرنا :نئی بنیاد رکھنا ۔ (۶) مرکب کرنا : مرکب بنانا ۔ (۷) دوبارہ پیدا کرنا : نسل پیدا کرنا : شبیہ اتارنا : اولاد پیدا کرنا : دوبارہ تشکیل کرنا (خصوصاً مرض میں)۔ (۸) (برقیات) توسیعی اضافہ کرنا: توسیع کرنا: شدید کرنا ۔

**Regenerately : (adv.)** پیدائش نوکے طور پر:دوبارہ تشکیل دیتے ہوئے۔

**Regenerateness : (n)** تشکیل نو : تخلیق نو ۔

**Regeneration : (n) [L. 'Regenerationem.']** (۱) نیا جنم : نئی زندگی: نشاۃ ثانیہ :اصلاح : ہدایت ۔ (۲) اصلاح یابی : ہدایت یابی : نوسازی : تخلیق نو: نئی پیدائش ۔ (۳)(دینیات) تہذیب اخلاق : تجّدد ۔ (۴) (برقیات) توسیع : تشدید : تقویت : اُس حرارت سے استفادہ جو عموماً بے مصرف رہتی ہے ۔ (۵) (نباتیات) باز پیدائش (ریڈیو) ردّ عملی افزائش ۔ (۶)(مرضیات) تولید اعصاب جدید : عضو جدید ۔

**Regeneration felling : (n)** (نباتیات) باز پیدائش کٹائی ۔

**Regenerative : (a) [med. L. 'Regenerativus.']** (۱) روح افزا : جان پرور : اصلاحی : ہادیانہ : مصلحانہ ۔ (۲) دوبارہ پیدا کرنے والا: دوبارہ جنم دینے والا : نئی روح والا ۔ (۳)(برقیات) توسیع کرنے والا : تقویت دینے والا ۔ (۴)نو ساز ۔

**Regenerative cooling : (n)** گیس وغیرہ کو ٹھنڈا کرنے کا ایک طریقہ ۔

**Regenerative cycle : (n)** بھاپ انجن کا چکّر جو معمولاً ضائع ہو جانے والی حرارت کو استعمال کرتا ہے ۔

**Regenerative furnace : (n)** (انجینیئرنگ) اینٹ بھٹّی ۔

**Regenerative motor : (n)** جیٹ یا راکٹ کا انجن ۔

**Regeneratively : (adv.)** افزائش نو کے طور پر : پیدائش نو کے اعتبار سے : جاں پرورانہ : مصلحانہ : اصلاحی طور پر ۔

**Regenerator : (n)** (۱) (انجینیئرنگ) اینٹ بھٹّی : اینٹوں کی تہ جسے بھٹّی کو دیر تک گرم رکھنے کے لئے بنالیتے ہیں ۔ (۲) (دینیات) مجّدد ۔ (۳) (الیکٹرک انجینیئرنگ) باز برق زا ۔ (۴) خالق : خلاّق: پیدا کرنے والا : وجود بخشنے والا : نیا جنم دینے والا ۔ (۵) نو ساز :تشکیل دینے والا ۔

**Regeneratory : (a)** دیکھو Regenerative

**Regeneratrix : (n)** پیدا کرنے والی : تخلیق کرنے والی : تشکیل دینے والی : بنانے والی ۔

**Regenesis : (n)** باز تخلیق :نو آفرینش : تازہ آفریدگی : نوزائی : نو زائیدگی : نئی پیدائش ۔

**Regenesburg : (n)** (۱) ریجنس برگ (جرمنی) کا یا اُس سے متعلق ۔ (۲) ریجنس برگ کی وضع یا طرز کا ۔

**Regent : (n)** (۱) نائب سلطنت : قائم مقام بادشاہ : ولی بادشاہ ۔ (۲) (فرانس میں) انسٹرکٹر : پرائمری درجوں میں

Regicidism : (n). بادشاہ کُشی کا اصول :شاہ کُشی کا تجربہ : شاہ کُشی ۔

Regidor : (n) قدیم اسپینی یا لاطینی امریکا کی بلدیہ یا بلدیاتی تنظیم ۔

Regie : (n) [F.] (۱) سرکاری اجارہ داری :شاہی اجارہ داری : اجارہ داری خصوصاً ٹیکس کی صورت میں (تمباکو یا نمک وغیرہ پر) ۔ (۲) تمباکو یا تمباکو کی مصنوعات کی فروخت یا سپلائی (سرکاری اجارہ داری کے ذریعہ) ۔ (۳) عوامی مالیات یا عوامی اُمور کی براہ راست سرکاری انجام دہی یا انتظام ۔ (۴) عمّال کے ذریعہ ٹیکس وصولی کا ایک طریقہ ۔

Regifuge : (n) [L. 'Regifugium.'] (تاریخ روم) اخراج بادشاہ: فرار بادشاہ ۔

Regild : (v) (سونے کی) دوسری تہ چڑھانا : نیا ورق چڑھانا : دوبارہ ملمع کرنا : چمکانا ۔

Regime : (n) [L.'Regimen.'] (۱) اصول حکومت : حکومت کا طریقہ : اصول سلطنت : روشِ حکومت ۔ (۲)(سیاسیات) نظام حکومت : (قواعد) رعایت : (طب) تدبیرِ غذا : پرہیز : ترتیب خوراک ۔ (۳) نظام : عہد : دور : دور دورہ ۔ (۴)سیلان آب : حالت دریا : سیلان آب کے حجم کے اعتبار سے ۔ (۵) افریقی ناریل کا پھل ۔

Ancient regime / Old- / L' ancien regime : انقلاب ۱۷۸۹ء سے قبل فرانس کا نظام سلطنت ۔

Regime dotal : (n) قانون کے تحت شوہر کے حقوق و اختیارات بالخصوص اپنی زندگی میں بیوی کو جہیز میں ملی ہوئی جائداد کے انتظام وتصرف کے سلسلے میں ۔

Regimen : (n) [L. 'Regimen', F. 'Regere.'] (۱) اصول حکومت : نظام حکومت : نظام : عاملہ :حکومت : منتظمہ : قانون : دستور: التزام : نظم ۔ (۲) پابندی : باقاعدگی (غذا وغیرہ کی) : تدبیر غذا : پرہیز ۔ (۳)(قواعد) علاقہ نحوی (الفاظ میں باہم)؛ ایک لفظ کا اثر دوسرے لفظ پر جو مخصوص حالات میں ساخت کے اعتبار سے ضروری ہوتا ہے ۔

Regimenal : (a) دیکھو Regiminal

Regiment : (n) [Late L. 'Regimentum.'] (۱)عہد : دور ۔ (۲)(فوج) ریجمنٹ (فوج کا مستقل حصہ جس میں عموماً دو پلٹنیں یا رسالے اور کئی جوق ہوتے ہیں اور کرنل یا کیپٹن ان کی قیادت کرتا ہے): لشکر : دستہ (اکثر جمع میں) پرا : لشکر : جیش : عساکر : فوج کی فوج ۔ (۳)کثیر : کثیر مقدار ۔

پڑھانے والا ۔ (۲) (امریکا) اسٹیٹ یونیورسٹی کے گورننگ بورڈ کا ممبر ۔(۳) (سیاسیات) نائب سلطنت : ریجنٹ ۔

Regent : (a) [Fr. or L. 'Regens.'] (۱) تعلیمی مباحثوں اور مناظروں کے صدر کی حیثیت سے کام کرنے والا ۔ (۲)یونیورسٹی ریجنٹ (پروفیسر) کا عہدہ سنبھالنے والا (اب تاریخ) ۔ (۲) نائب سلطنت کی حیثیت سے کام کرنے والایا عہدہ سنبھالنے والا ۔

Prince regent : نائب سلطنت کے عہدہ پر کام کرنے والا : قائم مقام بادشاہ ۔

Queen regent : نائب سلطنت کے عہدہ پر کام کرنے والی : قائم مقام ملکہ ۔

Regent bird / -oriole : (n) (۱)ایک سنہرا خوش نو پرندہ : بہشتی چڑیا ۔ (۲) ایک آسٹریلیائی پرندہ (گانے والا) ۔

Regent congregation house : (n) ایوان بالا جس میں کیمبرج یونیورسٹی کا سینیٹ تقسیم ہوگیا تھا ۔

Regent honey eater : (n) آسٹریلیائی مگس خور(پرندہ) ۔

Regent parrot : (n) آسٹریلیائی توتا ۔

Regentess : (n) خاتون نائب سلطنت ۔

Regentship : (n) سرکاری عہدہ : ریجنٹ کا عہدہ ۔

Regerminate : (v) ازسرنو ترقی دینا یا کرنا : پھر سے نکلنا : پھر اُگنا : پھر سے اُکسانا : پھر پھوٹنا ۔

Regermination : (n) (نباتیات) باز روئیدگی : بنت مکّرر ۔

Regga : (n) بانتو (بنتو) زبان بولنے والے لوگوں کا کوئی فرد ۔

Reggae : (n) مغربی ہندوستان کا ایک باجا ۔

Regicidal : (a) شاہ کُشی کا : شاہ کُش ۔

Regicide : (n) [Fr.] (۱)شاہ کُش :شاہ کُشی : بادشاہ کُشی ۔ (۲) قاتل بادشاہ یا شریک قتل بادشاہ ۔ (۳) (خصوصاً انگریزی تاریخ) چارلس اول کے قتل کے مقدمے میں حصہ لینے والا۔ (۴) (تاریخ فرانس) لوئی سولہ (۱۶) کے قتل میں شریک لوگوں میں سے کوئی ایک ۔

Regicide : (n) قتل بادشاہ : ہلاکت بادشاہ : مرگ بادشاہ ۔

**Regiment : (v)** (۱)(فوج) رجمنٹیں بنانا ؛ ر جمینٹ بنانا ؛ (فوج کی) جتھا بندی کرنا ؛ جمعیت بندی کرنا ؛ (فوج کی) ٹکڑیاں بنانا ؛ ٹولیاں تیار کرنا ۔ (۲)گروہ بندی کرنا (مزدوروں وغیرہ کی) ۔ (۳)منظم کرنا ؛ مرتب کرنا ؛ قاعدے سے رکھنا (چیز وغیرہ) ؛ تنظیم کرنا ۔ (۴)ڈسپلن کا پابند بنانا ؛ مؤدب کرنا ۔

**Regimental : (a)** ر جیمنٹ کا ؛ فوجی ؛ فوج کا ۔

**Regimental : (n)** (۱) فوجی لباس ؛ وردی (ر جمینٹ کی) ۔ (۲) مخصوص کام کا خصوصی لباس ؛ ہلکا نیلا رنگ ۔

**Regimental colour/ -flage/ -standard : (n)** لِوا ؛ جھنڈا ؛ پرچم ؛ علم وغیرہ جس پر مخصوص نشان بنے ہوئے ہوں۔

**Regimental combat team : (n)** فوج کا وہ دستہ جو انجینیئروں کاریگروں اور دوسرے ماہرین پر مشتمل ہوتا ھے ۔

**Regimentally : (adv.)** ر جیمنٹ کی طرف سے؛ ر جیمنٹ کے لحاظ سے ۔

**Regimentary : (n)** ر جیمنٹ سازی کی خواہش ؛ر جیمنٹ بنانے کی خواہش یا ارادہ ۔

**Regimentation : (n)** جمعیت بندی ؛ فوج آرائی ؛ گروہ بندی ؛ گروہ آرائی ؛ ریجیمنٹ بنانا ؛ ضرورت سے زیادہ تنظیم ۔

**Regiminal : (a)** (طب) پرہیز وغیرہ سے متعلق ؛ تدبیر غذا کی یا اس سے متعلق ۔

**Regina : (n) [L.]** ملکہ ؛ ملکۂ وقت ؛ فرماں روا ملکہ ؛ مہارانی ۔

**Regina : (a)** (۱) سس کیچواں کی راجدھانی ؛ ریجینا کا یا اُس سے متعلق ۔ (۲) ریجینا میں رائج طرز اور وضع کا ۔

**Reginal : (a) [med., L. 'Reginalis.']** ملکہ کی طرح ؛ ملکہ کا ؛ ملکہ پسند ؛ شایان ملکہ ۔

**Region : (n) [L. 'Regionem.']** (۱)خطہ؛ علاقہ؛ ملک؛ اقلیم؛ سرزمین؛ منطقہ ؛ طبقہ ؛ کرہ ؛ دیار ؛ قلمرو ؛ کشور ۔ (۲) (اکثر جمع میں) عالم ؛ دنیا ؛ جہان ۔ (۳) جگہ ؛ وسیع خطۂ زمین ۔ (۴) (پانی یا ہوا کے بالائی ، زیرینی یا وسطی) طبقات ؛ منطقات ۔ (۵)(تشریح ،حیوانیات) ناحیہ ؛ حصہ ؛ خِطّہ؛ (عضو کے قریب کا حصہ) حوالی ؛ جوار ۔ (۶)تقسیم ؛ تقسیم بدن ؛ تقسیم اعضائے جسم ۔ (۷) حُلقۂ عمل ۔

**Abdominal region :** ناحیۂ شکم ۔

**Lower region :** عالم سفلی ؛ دوزخ ۔

**Upper region :** عالم علوی ؛جنت ؛ سماوات ۔

**Regional : (a)** (۱) علاقائی ؛ خطّہ کا ؛ اقلیمی ؛ حوالی کا ؛ مقامی ؛ صوبائی ۔ (۲) ناحیوی ؛ خِطّۂ جسمی ۔

**Regionalism : (n)** (۱) علاقائیت ؛علاقہ پرستی ؛مقامیت پسندی ؛ صوبائیت ۔ (۲) عدم مرکزیت کی سیاست یا اصول ؛ علاقائی اداروں کا مطالعہ ۔ (۳) خاصہ ؛ خاصیت ؛ خصوصیت ؛ انوکھا پن (تقریر وغیرہ) ۔

**Regionalist : (n)** (۱) علاقائیت پسند ؛ علاقائیت پسندی کا حامی ؛ مقامیت پسند ۔ (۲) عدم مرکزیت کا حامی ۔

**Regionalistic : (a)** علاقائی ؛ مقامی ؛ صوبائی ۔

**Regionality : (n)** علاقائیت ؛ علاقائی نظم ونسق ۔

**Regionalization : (n)** علاقائی بنانے کا عمل ۔

**Regionalize : (v)** علاقائی بنیاد پرتنظیم کرنا؛ منظم کرنا؛ تقسیم کرنا۔

**Regionary : (n)** رومی علاقوں کا بیان ۔

**Regionary : (a)** علاقائی ۔

**Regionary bishop : (n)** بے علاقہ پادری ؛ پادری جس کا علاقہ مخصوص نہ ہو ۔

**Register : (n) [Fr. 'Registere.']** (۱) رجسٹر ؛ دفتر ؛ سجل ؛ کتاب ؛ کتابچہ ؛ بہی ؛ چٹھا ؛ فرد جس میں یادداشت کے لئے حساب کتاب کی تفصیل درج کی جائے ؛ یادداشت روز نامچہ ۔ (۲) موت ، ولادت وغیرہ کی سرکاری فہرست ؛ فرد ؛سیاہا ۔ (۳) (آرگن باجے کا) آگے پیچھے ہٹنے والا پرزہ جو پردوں کے ایک مجموعہ کی ترتیب کرتا ھے ؛ حیطہ ؛ سِعَت آواز ؛ پردہ ؛ کمپاس (باجہ کا) ۔ (۴)(موسیقی)(راگ کا) ٹپہ؛ ٹیپ؛ آہنگ ۔ (۵)(چڑھنے اُترنے والا) پٹ ؛ ڈھکن ؛ دریچہ ؛ جھلکی (جس سے ہوائی آمدورفت کم و بیش کر سکیں خصوصاً آتش دان کی) ۔ (۶)(رفتار یا قوت دکھانے والا آلہ) مقیا س ؛ پیما ۔ (۷) (طباعت) سطر کی برابری ؛ جدول ۔ (۸)(عکسی تصویر میں) پردہ ماسکہ( Focussing screen) اور لوح تصویر (plate) کا ایک دوسرے سے صحیح تقابل ؛ تطبیق؛ برابری ۔ (۹) سرپوش ؛ پیچ ؛ کف گیر ؛ تعدیل گرما کا آلہ ۔ (۱۰) فہرست ؛ دریائی اشیا کی فہرست ؛ ایک بندرگاہ یا ایک علاقہ کی کشتیوں کی فہرست ؛ مطبوعہ کتاب میں دستخطوں کی فہرست ۔ (۱۱) اندراج ؛ ثبت؛

Registrant : (n) ثبت کرنے والا : درج کرنے والا ۔

Registrar : (n) [med. L. 'Registrarius.'] (۱) رجسترار : محافظ دفتر : فرد نویس : مسجل ۔ (۲) رجسترار (یونیورسٹی) ۔ (۳)جنگل کا محافظ ۔

Registrar general : (n) رجسٹری آفس کا حاکم اعلی ۔

Registrarship : (n) عہدۂ رجسترار : رجسٹراری : محافظ دفتری ۔

Registrary : (n) [med. L. 'Registrarius'.] رجسترار ۔

Registration : (n) [med. L. 'Registratio.'] (۱) اندراج : داخلہ : تسجیل: رجسٹری : ثبت : نام نویسی ۔ (۲)(طباعت) ترتیب : تطبیق : توافق : انضباط ۔ (۳)(فوٹوگرافی) انضباط : ہم آہنگی ۔

Registrational : (a) اندراج سے متعلق : رجسٹر کا یا اس سے متعلق ۔

Registry : (n) [med. L. 'Registerium.'] (۱) اندراج : رجسٹری : داخلہ : تسجیل : ادخال بہی ۔ (۲)محافظ خانہ : دفتر اندراجات : رجسترار کا دفتر (سیاسیات) دفترخانہ ۔ (۳)(بول چال) ازدواج دفتر : ضلعی رجسٹری آفس جہاں شادی کی رسم ادا کی جاتی ھے ۔ (۴)رجسٹر: ریکارڈنگ : رجسٹر میں اندراج ۔

Married at a registary / -office / -register office : عقد قانونی: شادی بلا رسوم مذہبی : ازدواج دفتری ۔

Servant's registary office : دفتر ملازم رسانی : دفتر سربراہی خدمت گاران ۔

Regium donum : (n) [L.] (انگلینڈ) سرکاری عطیہ (برائے کلیسا آئر لینڈ) عطیۂ شاہی : تحفۂ شاہی ۔

Regius / Regius professor : (n) شاہی استاد جامعہ : مختلف یونیورسٹیوں میں پروفیسر کا عہدہ ۔

Reglement : (n) [F. 'Reglement.'] قاعدہ : اصول : قانون ۔

Reglet / Riglet : (n) [F. 'Reglet F.'Bregl'.] (۱)(تعمیرات) تنگ گولا : چُغتی ۔(۲)(طباعت) چُغتی : اشبون چوبی ۔

Reglet plan : (n) تنگ گولا : چُغتی ۔

Reglow : (v) نیا بنانا : نیا کرنا : تازہ بنانا ۔

Reglue : (v) سریس سی چپکانا : محفوظ کرنا : تیز کرنا ۔

ارقام : نام نویسی ۔ (۱۲) دفتر میں اندراج : رجسٹر اندراج : رجسٹری: داخلہ : ادخال ۔ (۱۳) اعداد کو جمع یا درجے کرنے والا آلہ : اظہاریہ ۔ (۱۴)سند (جنگی افسر کی) ۔

Register : (v) [Fr. 'Registere.'] (۱) درج کرنا : قلم بند کرنا : اندراج کرنا : داخلہ لکھنا : چڑھا لینا (فرد ، فہرست وغیرہ میں): ثبت کرنا : رجسٹر میں لکھنا : مہر لگانا ۔ (۲)(مجازاً) یاد رکھنا : ذہن نشیں کرنا : حافظہ میں ٹانک لینا ۔ (۳)داخلہ کرنا یا لکھوانا : رجسٹری کرنا : رجسٹر میں نام لکھوانا : درج فہرست کرا دینا ۔ (۴)(آلات کا رفتار) دکھانا : مندرج کرنا : اندازہ بتانا : شمار بتانا ۔ (۵)(طباعت) مسطر کا برابر ھونا یا کرنا ۔ (۶) نشان دینا : مطابق کرنا : منطبق کرنا : تنظیم کرنا ۔ (۷)متحمل ھونا : منضبط ھونا ۔ (۸) سفارش کرنا ۔ (۹)ریکارڈ کرنا (مشین یا آلہ کے ذریعہ) :ظاہر کرنا: بتانا ۔ (۱۰)سنیما کے اداکار یا اداکارہ کا چہرے سے جذبات کو ظاہر کرنا ۔

Register : (n) رجسترار : ریکارڈ کرنے والا : ثبت کرنے والا : فرد نویس ۔

Register book : (n) رجسٹر : بہی : کتاب اندراج : دفتر ۔

Register office : (n) دفتر محافظ خانہ : رجسترار کا دفتر ۔

Register-ship : (n) (۱) اسپینی تجارتی جہاز(جس کے پاس امریکا سے تجارت کرنے کا اجازت نامہ ھو ) ۔ (۲) رجسٹراری : محافظ دفتری ۔

Registerable : (a) درج پذیر :قابل داخلہ : رجسٹری کے لائق : اندراج طلب ۔

Registered : (a) ثبت شدہ : اندراج کردہ : درج کیا ھوا : منطبق شدہ : درج شدہ : رجسٹری ۔

Registered acknowledgement due : (n) رسید طلب رجسٹری ۔

Registered envelop / Registeration - : (n) رجسٹری لفاف ۔

Registered mail : (n) رجسٹرڈ ڈاک : رجسٹری خطوط پر مبنی ڈاک ۔

Registered mail insurance : (n) رجسٹری ڈاک بیمہ ۔

Registered nurse : (n) تربیت یافتہ اور مستند نرس ۔

Registerer : (n) دیکھو Registrar

Registrable : (a) دیکھو Registerable

Regma : (n) [Gr.] (نباتیات) خنداں ثمر : ریگما ۔

Regnal : (a) [med.L. 'Regnalis', F. 'Regnum'.] شاہی : مملکتی : سلطنتی : جلوسی : جلوس کا ۔

Regnal day : (n) یوم تاجپوشی : تخت نشینی کا دن : جشن جلوس : سالگرہ : روز جلوس بادشاہ ۔

Regnal year : (n) سنہ جلوس : تخت نشینی کا سال : سال جلوس بادشاہ ۔

Regnancy : (n) فرماں روائی : حکمرانی : بادشاہی ۔

Regnant : (a) [L. 'Regnant.'] (۱)فرماں روا : حکمراں : سریر آرا : بادشاہ : صاحب اقتدار ۔ (۲) مروّج : مقبول عام : پھیلے ہوئے (عقائد ، خیالات) ۔

Queen regnant : (سیاسیات) حکمراں ملکہ ۔

Regnault : (n) (تاریخ) رینول ۔

Regnault's law : (n) (طبیعیات) گیس کی مخصوص حالت مستقل دباؤ کے ساتھ ۔

Regnum : (n) (۱)برتری : بالا دستی :حکومت :سلطنت ۔ (۲) اقتدار کا حق : حکومت کی مدت ۔

Regolith : (n) (ارضیات) فرش : سنگ پوش ۔

Regorge : (v) [F.'Regorger.'] (۱) اُگلنا یا باہر ڈالنا : قے کر دینا ۔ (۲) ابلنا : امنڈنا : نکل پڑنا (پانی ، چشمے وغیرہ کا) : پھوٹ نکلنا : فوارہ بہنا ۔ (۳)پھر کھا جانا : نگل جانا : دوبارہ ہڑپ کر لینا ۔

Regrafting : (n) (نباتیات) باز پیوندی ۔

Regrant : (n) (سیاسیات) دوبارہ منظوری : مکرر منظوری ۔

Regrant : (v) دوبارہ منظور کرنا ۔

Regrasp : (v) کسی چیز کو جھپٹ لینا : کسی چیز کو جھپٹا مار کر لینا : پھر سے قبضہ کرنا : دوبارہ قبضہ کرنا ۔

Regrass : (n) دوبارہ گھاس لگانا ۔

Regrating : (n) (تعمیرات) باز تراشی۔

Regrede : (v) [L. 'Regredi.'] واپس جانا : مراجعت کرنا : پیچھے کو ہٹنا : لوٹنا : تنزل کرنا ۔

Regress : (n) [L.'Regressus.'] (۱)واپسی : باز گشت : مراجعت : رجعت قہقری : تنزل : پس روی : عقب اُفتادگی : انحطاط : ترقی معکوس ۔ (۲) (علم النجوم) دیکھو Retrogradation ۔ (۳)(کلیسائی قانون) کلیسائی وقف یا جاگیر کی واپسی کا اختیار ۔

Regress : (v) [L. 'Regress-,'Regredi.'] (۱)پیچھے ہٹنا :سمٹنا :واپس چلنا : پھر جانا : پلٹنا : باز گشت ہونا ۔ (۲)(خصوصاً ہیئت میں) مراجعت کرنا : رجعت قہقری کرنا ۔

Regression : (n) [L.'Regressionem.'] (۱)رجعت :مراجعت :واپسی ۔ (۲)موڑ : باز خمیدگی : دہرا خَم ۔ (۳)رجوع : رجعت : ترقی کے بعد تنزل ۔ (۴)(حیاتیات) رجوع : واپسی (اخلاق) : تنزلِ اخلاقی : (علم النجوم) قہقرہ : رجعت: عقود : (ریاضیات) باز خماؤ : (ہندسہ) باز خمیدگی ۔ (۵)عود : ترقی معکوس : باز گشت : انعکاس ۔

Regressive : (a) (۱) راجع : باز گرداں : رجعت پسند :رجعت پسندانہ ۔ (۲)مراجعت کرنے والا : ذو اصواتی (جو ایک دوسرے پر منحصر ہو) ۔ (۳)(طب)تجزیہ : تحلیل : رخاوت نسیج ۔ (۴) تعلیل شرح ۔ (۵)(فلسفہ) اثر سے سبب کی طرف منتقل ہونے والا : خاص سے عام کی طرف رجوع کرنے والا ۔

Regressive assimilation : (n) انجذاب صوت ۔

Regressive taxation : (n) (معاشیات) رجعتی محصول بندی ۔

Regressively : (adv.) راجعانہ : رجعت پسندی سے : باز خمیدگی کے طور پر ۔

Regressiveness : (n) راجعیت : رجعت پسندی : مراجعت : بازگشتی ۔

Regressivity : (n) عود : برگشتگی : راجعت : مائل بہ رجوع ۔

Regressor : (n) مراجعت کنندہ : رجوع کرتے والا : مراجعت کرنے والا ۔

Regressus : (n) (حیاتیات) رجوع پذیری۔

Regret : (n) [Fr. 'Regretter.'] (۱)تاسف : افسوس : رنج :ملال(نقصان پر) :حسرت ۔ (۲)ندامت : خجالت : پشیمانی : پچھتاوا ۔ (۳)افسوس : ناخوشی : ناگوار : ناخاطری : دلگیری : آزردگی : (نفسیات) ملال : ندامت ۔ (۴)(جمع میں) اظہار ندامت : معذوری : معذرت : اعتذار ۔

Regret : (v) [Fr. 'Regretter.'] (۱)افسوس کرنا : تاسف کرنا : پچھتانا :

پشیماں ہونا ؛ یاد کرکے رونا ۔ (۲)ہاتھ ملنا ؛ غم کرنا ؛ رنجیدہ ہونا ۔ (۳) اظہار افسوس کرنا ؛ ملال ہونا ۔ (۳)نادم ہونا ؛ حسرت ہونا یا کرنا؛ غمگین ہونا ؛ متاسف ہونا ؛ سوگوار ہونا ۔ (۵) افسوس کے ساتھ یادکرنا ؛ دُکھ کے ساتھ یاد کرنا ؛ ماتم کرنا ؛ نوحہ کرنا ۔

Regretful : (a) افسوسناک ؛ حسرت ناک ؛ غضبناک ؛ غمگین ؛ متاسف؛ ملول ؛ دلگیر ۔

Regretfully : (adv.) متاسفانہ ؛ افسوس ناک ؛ افسوس کے ساتھ ۔

Regretfulness : (n) تاسف انگیزی ؛افسوس ناکی ۔

Regretless : (n) عدم تاسف ؛ غموں سے آزاد ؛ عدم رنج و ملال ۔

Regrettable : (n) قابل پشیمانی ؛ تاسف انگیز ؛ پُر ملال ؛ رنج زدہ ؛ افسوس کے لائق ۔

Regrettableness : (n) تاسف انگیزی ۔

Regrettably : (adv.) افسوس ناک طور پر ؛ متاسفانہ ؛ ملال کے ساتھ ۔

Regretter : (n) افسوس کرنے والا ؛ تاسف کناں ؛ ملال کرنے والا ۔

Regroup : (v) (۱)نیا گروہ بنانا ؛ نئے جتھے کی تشکیل کرنا ؛ پھر سے گروہ بندی کرنا ۔ (۲)فوج کی تشکیل جدید کرنا ؛ نئے گروہ میں ترتیب دینا ۔

Regula : (n) [L. 'Regere.'] (۱)(تعمیرات) حاشیہ ؛ کنارا ؛ نوار ۔ (۲)(قانون) ضابطہ ؛ قاعدہ قانون؛ اصول ؛ دستور ۔

Regulable : (a) قابل تنظیم ؛ انضباط پذیر ؛ مرتب شدنی ؛ بندوبست پذیر ۔

Regulant : (n) ترتیبی عنصر ؛انضباطی عنصر ۔

Regular : (a) [L.'Regularis'.] (۱)(کلیسا) رہبانی ؛خانقاہی ؛ روحانی؛ مذہبی ۔ (۲) بااصول ؛ ہم آہنگ ؛ متناسب ؛باترتیب ؛ ہموار؛ خوش اسلوب ؛ خوش اخلاق ؛ متشاکل ؛ سڈول ۔ (۳)پابندی سے ہونے والا ؛ وقت پر ہونے والا ؛ مقرر ؛ معین ؛ معمولی ؛ معمول کے مطابق ؛ باقاعدہ ؛ باضابطہ ؛ معتاد ؛ باضابطہ طریق پر؛ معمولاً ؛ بلاناغہ ۔ (۳)رسمی؛ حسب قاعدہ ؛ حسب آداب ۔ (۵)(صرف و نحو) قیاسی؛ باقاعدہ ۔ (٦)سچ مچ کا ؛ اصلی ؛ باقاعدہ ؛ باضابطہ ؛ مخصوص ؛معینہ ؛مقررہ ۔ (۷)(روزمرہ) کامل؛ پکاّ ؛ مکمل ۔ (۸)منظّم ؛ مرتّب ؛ باقاعدہ ؛ باترتیب ۔ (۹)قانونی؛ رسمی؛ قاعدہ قانون کے مطابق ۔ (۱۰)دائمی؛ ہمیشگی ؛ عادی ۔ (۱۱)صحیح ؛ درست ؛ قابل تجربہ ؛ تجزیہ ۔ (۱۲)(ہندسہ) متساوی الاضلاع ؛ متساوی الزاویہ ؛ (نباتیات) کِرن مُکھی ؛ ایک ہی قسم اور ایک ہی طرح کا ہر حصّہ ۔ (۱۳) منتخب ؛ متشکل ؛ ساختہ ۔ (۱۳)سندیافتہ ؛ تربیت یافتہ(شخص)۔

A regular life : بااصول زندگی ؛ باضابطہ زندگی ۔

To keep regular hours : ہر کام وقت کی پابندی سے کرنا ۔

Regular : (adv.) معمولاً ؛باضابطہ طور پر ؛ترتیب سے ؛ سڈول پن سے ۔

Regular : (n) (۱)پادری ؛راہب ؛ راہبوں کے کسی سلسلے کا رُکن ؛ عیسائی فرقے کا رُکن ۔ (۲)فوجی ؛ مستقل فوج کا رُکن ؛ (عموماً جمع میں) سپاہ باقاعدہ ۔ (۳)خریدار ؛ مستقل گاہک ؛ عطیہ دہندہ ۔ (۳)کھلاڑی (جو ہر کھیل کا افتتاح کرتا ہو) ۔ (۵)لباس ؛ اوسط سائز کا لباس ۔

Regular army : (n) باقاعدہ فوج ۔

Regular baptist : (n) تسلیم شدہ پادری ۔

Regular deposit : (n) غیر معمولی جمع (کھاتے میں) ۔

Regular forest : (n) با ترتیب جنگل ؛ باقاعدہ جنگل ۔

Regular heptagon : (n) متساوی الاضلاع مُسبّع ۔

Regular polygon : (n) (ہندسہ) منتظم کثیر الاضلاع ۔

Regular reflection : (n) باقاعدہ انعکاس ۔

Regular soldier : (n) باقاعدہ فوجی ؛ باقاعدہ سپاہی ؛سپاہی پیشہ ۔

Regular solid : (n) منتظم مجسّم ؛متساوی ا لسطوح ۔

Regular system : (n) مکعبی نظام ۔

Regulariforms : (n) (نباتیات) متناسب شکل ۔

Regularity : (n) [Fr. 'Regularite'.] باضابطگی ؛ باقاعدگی ؛ با اصولی ؛ با ترتیبی ؛ ہموار ؛ سڈول پن ؛ خوش اسلو بی ؛ پابندیٔ اوقات ؛ (نباتیات) تناسب ؛ باضابطگی ؛ مرتب ؛ منظم ۔

Regularization : (n) باقاعدگی ؛ باضابطگی ؛ تنظیم ؛ ترتیب ؛ سڈول ؛ خوش اسلوبی ؛تناسب ؛ہموار ؛ تضبیط ۔

Regularize : (v) منظم کرنا ؛ باقاعدہ بنانا ؛ تنظیم کرنا ؛ مرتب کرنا ؛ متناسب بنانا ؛ ہموار کرنا ؛ ترتیب دینا ۔

**Regularizer : (n)** ترتیب دینے والا : تنظیم کرنے والا : ہموار کرنے والا ۔

**Regularly : (adv.)** باقاعدگی کے ساتھ : منظم طور پر ۔

**Regulatable : (n)** قابل ضبط : قابل تنظیم : لائق ترتیب : قابل تصحیح ۔

**Regulate : (v) [L. 'Regulare.']** (۱) تنظیم کرنا : ترتیب دینا : منظم کرنا : مرتب کرنا ۔ (۲) ضبط میں لانا : منضبط کرنا : کنٹرول کرنا : قیود عائد کرنا : پابندیاں عائد کرنا : با ضابطہ کردینا : حدود کے اندر لانا : حسب ضرورت ترمیم کرنا : تعدیل کرنا ۔ (۳) ہم آہنگ کرنا : ہم آہنگ بنانا : تعینین کرنا ۔ (۴) قاعدہ قانون کے مطابق کرنا : گھنٹے ، گھڑی یا کل کو ٹھیک کر دینا : کل پر زوں کو درست کرنا : ٹھیک لگا دینا : درست کرنا ۔

**Regulating : (a)** انضباطی : تنظیمی : نظمی ۔

**Regulating gauge : (a)** انضباطی پنسال ۔

**Regulating station : (a)** فوج کو کنٹرول کرنے والا ادارہ ۔

**Regulation : (n)** (۱) تنظیم : ترتیب : تعدیل : باقاعدگی ۔ (۲) ضابطہ : آئین : دستور : قاعدہ : قانون : اصول ۔ (۳) (جمع میں) مقررات : قانون : میزان : (قانون) عدالت کا فیصلہ : سزا کا حکم : مباحثہ کا تصفیہ ۔

**Regulation : (a)** آئینی : دستوری : قانونی : مطابق ضابطہ ۔

**Regulation mourning : (n)** مقررہ ایام سوگواری ۔

**Regulative : (a)** منظم کرنے والا : اصول تنظیمی : قواعد اصلاحی : انضباطی : تنظیمی : ترتیبی ۔

**Regulative : (n)** تنظیمی قوت ۔

**Regulative principle : (n)** اصول کاروائی : ضابطہ کاروائی ۔

**Regulatively : (adv.)** تنظیمی قوت کے طور پر ۔

**Regulator : (n)** (۱) تنظیم کرنے والا : ترتیب دینے والا : ناظم : منضبط : تعدیل کرنے والا : ضابط (پرزہ) : ریگولیٹر کلاک ۔ (۲) لنگر : معدل (وہ پرزہ جس سے کل کی رفتار یا حسب منشا کم و بیش کی جا سکے) ۔ (۳) (تاریخ) آئین ترمیمی کمیشن کا ممبر (۱۶۸۷ء) ۔ (۴) (امریکا) دیہی کمیٹیوں کا رکن ۔ (۵) بالکل صحیح وقت دینے والی گھڑی جس سے گھڑیاں ملائی جائیں : معیاری وقت بتانے والی گھڑی ۔

**Speed regulator :** ناظم چال : ضابط چال ۔

**Regulatory : (a)** دیکھو Regulative

**Reguline : (a)** کج دھتی : بھرت کی : کچی دھات کا ۔

**Regulize : (v)** کج دھتی بنانا : کچی دھات کو صاف کرنا ۔

**Regulus : (n) [L.]** (۱) (کیمیا) معدنیہ : بے آب کج دھات ۔ (۲) زریں سر پھدکی : کچا بھرت ۔ (۳) (علم النجوم) مَلکی : قلب الاسد : برج اسد کا سب سے چمکتا ہوا تارہ ۔ (۴) ایک سبزی کیس کی چڑیا : سن مکئی : عصفوریہ ۔ (۵) ایک قسم کا سانپ ۔

**Regulus of Antimony :** خالص سرمہ : خالص انتیمون ۔

**Regurge : (v)** (۱) (الٹا) بہہ آنا : تیزدھار میں واپس آنا : فوارہ سا چھوڑنا ۔ (۲) الٹ دینا : اُگل دینا : فوارہ سا چھوڑنا : چھڑکنا : چھینٹے مارنا ۔

**Regurgitant : (a)** برگرداں : پھرنے والا : استفراغی : اوپر لانے والا ۔

**Regurgitate : (v) [med. L. 'Regurgitare.']** دیکھو Regurge

**Regurgitation : (n)** (۱) (طب) باز گشتِ غذا : اُگل آنا ۔ (۲) (طب) رجع الدّم ۔ (۳) فوراً ساتھ چھوٹنا یا چھوڑنا ۔

**Regurgitational : (a)** باز گشتی: الٹا بہایا ہوا ۔

**Rehabilitant : (n)** بحالی : آباد کاری ۔

**Rehabilitate : (v) [med. L. 'Rehabilitare.']** (۱) بحال کردینا : دوبارہ سرفراز کرنا : (عہدے پر) آباد کرنا : دوبارہ بسا دینا ۔ (۲) سابق حالت پر واپس آنا : صحت یاب ہونا ۔ (۳) بدمعاش یا جرائم پیشہ کو معقول تربیت دے کر سدھارنا یا اچھی حالت میں لانا ۔

**Rehabilitation : (n)** (۱) بحالی : باز آبادکاری : بساؤ ۔ (۲) (سیاسیات) محکمۂ بحالیات ۔

**Rehabilitative : (a)** بحالی کے لائق : باز آباد کاری سے متعلق ۔

**Rehabilitee : (n)** دبارہ بسایا جانے والا : دوبارہ بحال کیا جانے والا ۔

**Rehallow : (v)** دوبارہ تعظیم کرنا : دوبارہ احترام کرنا ۔

**Rehammer : (v)** دوبارہ ہتھوڑا مارنا یا چلانا ۔

Rehandle : (v) دوبارہ اٹھانا بٹھانا : پھر کام لینا : ترتیب دینا ۔

Rehang : (v) پھر لٹکانا (خصوصاً تصویر) : آویزاں کرنا ۔

Rehash : (n) (۱) ذکر : بیان (الفاظ کے الٹ پھیر کے ساتھ) ۔ (۲)دوبارہ پیش کش (نام یا شکل کی تبدیلی کے ساتھ)۔

Rehash : (v) (۱) پرانی ، فرسودہ چیزوں کو نئی شکل میں پیش کرنا : خصوصاً قدیم ادبی مواد کو الٹ پھیر کرنا اور اس کو نئے نام کے ساتھ پیش کرنا ۔ (۲)دوبارہ قیمہ کرنا (گوشت کا)؛ (مجازاً) کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Rehear : (n) پھر سننا : سماعت مکرر کرنا : نظر ثانی کرنا (مقدمہ کی)۔

Rehearing : (n) سماعت مکرر : پھر سننا : دوبارہ عدالتی کاروائی ۔

Rehearsal : (n) (۱)باز خوانی : باز سرائی : دہرانا : آموختہ خوانی : شمار : فہرست بنانا : تفصیل : تکرار ۔ (۲)(اداکاری وغیرہ کی) مشق : تمرین : تمرین نمائش : تیاری : آزمائشی نمائش : آزمائشی تماشا : ریہرسل ۔ (۳)تذکرہ ۔

Dress rehearsal : پوری تیاری کے بعد آخری ریہرسل : باضابطہ آزمائشی تماشا ۔

In rehearsal : تمرینی : زیر مشق ۔

Rehearse : (v) [OF. 'Rehercercier.'] (۱) (اول سے آخر تک) دہرانا : پڑھ جانا : سنا دینا : گن جانا : فہرست سنا دینا : تفصیل بیان کرنا ۔ (۲)مشق کے طورپر کرنا : پہلے سے کر کے دیکھنا (کوئی کام ): آزمائشی نمائش کرنا : آزمائشی تماشا کرنا. (۳)نقل کرنا (بات کی) تکرار کرنا؛ لفظ بہ لفظ دہرانا : زور سے دہرانا ۔ (۴)ترتیب وار بیان کرنا : یکے بعد دیگرے ذکر کرنا : مشق کے طور پر دہرانا :ریہرسل کرنا : شمار کرنا : (مدات کا) تعین کرنا. (۵)(ریہرسل کے ذریعہ) ترتیب دینا : ہدایت دینا؛ کار گذار بنانا ۔

Rehearser : (n) (۱)ریہرسل کرنے والا : مشق کرنے والا ؛ دہرانے والا ؛ تماشے کی تیاری کرنے والا ۔ (۲)(خصوصاً) موسیقی (اوپیرا) کے ریہرسل کا ہدایت کار ۔

Reheat : (v) دوبارہ گرم کرنا یا گرم ہونا ۔

Reheat : (n) وہ عنصر(جلنے کے بعد) جو حدت کی واپسی کے لئے استعمال کیا جاتا ھے تاکہ جیٹ طیّاروں کے انجن کی صلاحیت کو بڑھائے ۔

Reheater : (n) دوبارہ گرم کرنے والا : دوبارہ حرارت پہنچانے والا ۔

Rehoboam : (n) شراب کی بہت بڑی بوتل(چوتھائی گیلن) ۔

Rehoboth : (n) ہوٹنٹوٹ (Hottentot ) اور ہیرے رو(Herero) کے مخلوط یورپی اور افریقی باشندوں کا کوئی رکن ۔

Rehouse : (v) دوبارہ گھر دلوانا :مکان فراہم کرنا : (کسی شخص کو) قدیم ، منہدم شدہ مکان کے بجائے نئے مکان میں ٹھہرانا؛ پہلے کی بہ نسبت نئے اور بہتر مکان میں منتقل ہونا ۔

Rehumanize : (v) پھر سے انسان بنانا : انسانیت سکھانا ۔

Rehydratable : (a) پانی کے ساتھ مرکب کرنے کے لائق ۔

Rehydrate : (v) (کیمیا) پانی کے ساتھ دوبارہ مرکب کرنا ۔

Rehydration : (n) (کیمیا) مرکب سازی (پانی کے ساتھ) ۔

Reich : (n) [G.] سلطنت جرمنی : جرمن یا دولت مشترکہ نیز جرمن شہنشاہیت کی مدت یا دور ۔

The first Reich : روم کی مقدس شہنشاہیت یا سلطنت (۱۸۰۶ ۔ ۹۶۲ء) ۔

The second Reich : جرمن سلطنت (۱۸۷۱ ۔ ۱۹۱۸ء) ۔

The third Reich : نازی دور حکومت (۱۹۳۵ ۔ ۱۹۳۳ء) ۔

Reichert -meissl number / -value : (n) جرمن کیمیادان رائکرٹ کی مقرر کردہ قدر(جو ایسڈ کو خالص بنانے کے کام آتی ھے)۔

Reichs father : (n) (سیاسیات) قائد سلطنت جرمنی ۔

Reichs mark : (n) جرمنی کا سکہ مارک (۴۸ ۔ ۱۹۲۵) ۔

Reichspfennig : (n) (۴۸ ۔ ۱۹۲۵) جرمنی کا ایک معمولی سکّہ جو مارک کا سوواں حصہ ہوتا تھا ۔

Reichsrat : (n) ریشرات : قدیم آسٹریا ہنگری کی پارلیمنٹ ۔

Reichstag : (n) (سیاسیات) مجلس سلطنت : ریشتاغ : پارلیمان جرمنی ۔

Reification : (n) (نفسیات) تجسیم : مجسم سازی : تجسم ۔

Reify : (n) [f.L. 'Res+-ify'.] مادے میں بدلنا : مادی شکل دینا : مجسم بنانا : تجسم کرنا : صورت جسمیہ دینا ۔

**Reign : (n) [L. 'Regnum'.]** (۱) شاہی اقتدار ؛اقتدار ؛ حکومت فرماں روائی ؛ بادشاہی ؛ عملداری ؛ تسلط ؛ حکمرانی ؛ اقتدار اعلیٰ؛ اثر ؛ رسوخ ۔ (۲)اقتدار اعلیٰ جیسا ؛ مختار مطلق کی طرح ۔ (۳)شاہی اقتدار کی مدت ؛ حکمرانی کی مدت ؛ عہد بادشاہی ؛ دور شاہی ؛ زمانِ حکومت ؛ (سیاسیات) عہد حکومت ۔

**Reign : (v) [L. 'Regnare'.]** (۱) اقتدار اعلیٰ کا مالک ہونا ؛ خود مختار ہونا ؛ حکمرانی کرنا ؛ حکومت کرنا ؛ کسی ریاست کا حاکم اعلی ہونا ؛ بادشاہی کرنا ؛ فرمانروائی کرنا ؛ (مجازاً) سرتاج ہونا؛ سب سے برتر ہونا ؛ بادشاہ ، شہنشاہ وغیرہ کی طرح حکومت کرنا ؛ حکمراں ہونا ۔ (۲)سربراہ ریاست ہونا ؛ غالب ہونا ؛ چھایا ہوا ہونا ؛ دور دورہ ہونا ؛ غالب آنا ؛ فتح مند ہونا ؛ شہنشاہ کی طرح اختیارات استعمال کرنا ؛ اثر و رسوخ قائم کرنا ۔ (۳)مسلط ہونا ؛ تسلط قائم کرنا ؛ چھا جانا ۔(۴)کسی قسم کا اختیار استعمال کرنا ؛ حکم دینا ۔

**Reign of terror : (n)** (۱) عہد ہیبت ؛ دور دہشت ؛ خونی حکومت (اور انقلاب فرانس کا وہ حصہ(مئی ۱۷۹۳ تا جولائی ۱۷۹۴) جو انقلابیوں کے جوش قتل و خون مخالفاں کے لئے مشہور ہے ؛ ہنگامہ و فساد ؛ قتل و خون اور لاقانونیت کی حالت ۔ (۲)مدت دہشت ؛ دور لاقانونیت ۔

**Reigning beauty : (n)** ملکۂ حُسن ؛ حسینۂ وقت ؛ معشوقۂ روز گار ۔

**Reignite : (v)** دوبارہ جلانا یا جلنا؛ پھر شتابہ رکھنا؛ باز سوزانی کرنا۔

**Reihengraber : (n) [G.]** جنوبی جرمنی میں پائی جانے والی قبروں کی لمبی قطاریں ۔

**Reihengraber : (n)** (ماقبل تاریخ) ٹیوٹانی(جرمانی) قوم کے لوگ جن کی لاشیں قطاروں میں دفن کی جاتی تھیں ۔

**Reim : (n) [Du. 'Riem']** (شمالی افریقہ) گائے کے چمڑے کا تسمہ ۔

**Reim-kennar : (n) [G. 'Rem+ kenner.']** طلسم کا ماہر؛ جادوگر؛ نظر بندی کرنے والا ؛ ساحر ؛ عورت جادوگر ؛ جادوگرنی ۔

**Reimbursable : (a)** قابل باز ادائی ۔

**Reimburse : (v)** (۱) دوبارہ ادا کرنا ؛ ادا کرنا ؛ بیباق کرنا (علی الحساب خرچ کی ہوئی رقم ، جیب خرچ کی رقم) ۔ (۲)معاوضہ کے طور پر ادا کرنا ؛ بطور کفالت ادا کرنا ۔ (۳)ہرجانہ دینا ؛ تاوان دینا ؛ تلافی کرنا ؛ نقصان سے محفوظ کر دینا ۔

**Reimbursement : (n)** باز ادائیگی ؛ باز ادائی ؛ دوبارہ ادائیگی؛ تلافی ۔

**Reimburser : (n)** باز ادائی کرنے والا ؛ دوبارہ ادا کرنے والا ؛ تاوان دینے والا ۔

**Reimplantation : (n)** (جراحی) باز تنصیب ۔

**Reimpose : (v)** دوبارہ نافذ کرنا ؛ دوبارہ عائد کرنا ؛ دوبارہ مسلط ہونا ۔

**Reimposition : (n)** دوبارہ تسلط ؛ دوبارہ نفاذ ۔

**Reimpression : (n)** دوبارہ چھپائی ؛ طباعت ثانی ؛ اشاعت ثانی ؛ دوسرا ایڈیشن ۔

**Reims / Rheims : (a)** فرانس کے شہر رمص کا یا اُس سے متعلق ؛ رمص میں رائج طرز یا وضع کا ۔

**Rein : (n) [OF. 'Rene'.]** (۱)باگ ؛لگام ؛ زمام ؛ عنان ؛ (مجازاً) عنانِ حکومت ۔ (۲) لگام جیسی کوئی چیز ۔ (۳)رکاوٹ؛ روک ؛ مخالفت ۔ (۴)طاقتِ انضباط ؛ نگرانی کی قوت یا صلاحیت ؛ حاکمانہ حیثیت ؛ مالکانا اختیار مجازاً کنٹرول یا انتظام کے ذرائع ۔

**Bearing rein :** زیر کڑی ۔

**Bridle rein :** دہانے کی لگام ۔

**Coupling rein :** دندانے دار لگام ؛ لگام کا حلقہ ۔

**Gag rein :** خاردار لگام ۔

**To draw rein :** (۱) باگ کھینچنا ؛ گھوڑا روکنا ؛ گھوڑے کو لگام دینا ۔ (۲) کام یا کوشش چھوڑ بیٹھنا ؛ ہاتھ روکنا (خرچ سے) ۔

**To give (a horse) the rein (s) :** لگام ڈھیلی کرنا ؛ چھوٹ دینا ؛ باگ چھوڑ دینا ؛ گھوڑے کو چلنے دینا ۔

**To give reins or rein to imagination :** تخیّل کے گھوڑے دوڑانا ؛ تخیّل کو دوڑنے دینا ؛ خیال کو آزاد چھوڑ دینا ۔

**To give the rein (s) to :** پورا موقع دینا ؛ موقع فراہم کرنا؛ سہولت بہم پہنچانا ۔

**Rein : (n)** (۱) ہرن کی ایک قسم ؛ گوزن شمالی میں ۔ (۲) دیکھو Reindeer .

**Rein : (v)** (۱) باگ سے سنبھالنا ؛ (گھوڑے کو) باگ سے قابو میں رکھنا ۔ (۲)(مجازاً) حکومت کرنا ؛ قابو میں رکھنا ؛ نظم

و ضبط کرنا ۔ (۲)باگ کھینچنا : باگ سادھنا : باگ روکنا : (مجازاً) کسی کام سے باز رکھنا : روکنا : کنٹرول کرنا ۔ (۳)لگام لگانا : لگام دینا: لگام کھینچنا : پیچھے ہٹانا : پیچھے ہٹنا ۔ (۵)ہانکنا : ہدایت کرنا : انتظام کرنا: حکم دینا ۔ (۶)(امریکا) محفوظ رکھنا : بچانا : برقرار رکھنا ۔ (۷)(گھوڑا) سواری کرنا : سوار ہونا ۔

Rein orchis : (n) ثعلب مصری کی قسم کا ایک پودا ۔

Reina : (n) [Sp.] کیلیفورنیا کی مچھلی : چٹانی مچھلی ۔

Reincarnate : (v) دوبارہ مجسم کرنا : تجسیم نو کرنا : تجسّد نو کرنا ۔

Reincarnate : (a) جو دوبارہ مجسم یا تجسیم کیا گیاہو : جس نے نیا جسم حاصل کیا ہو ۔

Reincarnation : (n) (۱)(دینیات) باز تجسّد: اوتار : تجسیم نو: تجسیم کاری ۔ (۲)عقیدۂ تناسخ.

Reincarnationist : (n) عقیدۂ تناسخ کا قائل : معتقد عقیدۂ تناسخ ۔

Reindeer : (n) [ON. 'Hreindyri'.] ہرن کی ایک قسم : شمالی یورپ، ایشیا اور امریکا میں پایا جانے والا ایک مخصوص ہرن : گوزن شمالی ۔

Reindeer lichen/ -moss : (n) (نباتیات) ایک قسم کی گھاس جو جاڑے میں ہرن کا چارہ ہوتی ہے: ہرن کا سرمائی چارہ(گھاس).

Reindeer priod / -epoch : (n) قدیم حجری عہد کا ایک نام ۔

Reinette : (n) [F.] ایک قسم کا سیب ۔

Reinforce : (n) (۱)(بندوق کی) چاپنی : دہن کے پاس کا بھاری حصہ ۔ (۲)مزمہ : پٹی (کوئی چیز جو مضبوطی کے لئے لگائی جائے) ۔ (۳)تقویت : مقوی : امدادی ۔

Reinforce : (v) [Fr. 'Renforcer.'] (۱)کمک پہنچانا: مددلانا(فوجی): محکم ہونا : تقویت ہونا: محکم کرنا : استوار کرنا ۔ (۲)تائید کرنا (دلائل سے) : قوت پہنچانا (غذا وغیرہ سے): نئی قوت دے کر اضافہ کرنا : اضافہ کرنا: مضبوط کرنا : طاقتور بنانا : دل نشیں بنانا ۔ (۳)تعداد یا رقم بڑھانا یا اضافہ کرنا ۔ (۴)پھر نافذ کرنا : پھر اجرا کرنا ۔

Reinforce band/ -ring : (n) بندوق کا وہ گول دائرہ جہاں چانپیاں ملتی ہیں ۔

Reinforced : (a) (تعمیرات) محکم : مقوی : مضبوط : طاقت ور ۔

Reinforced bow : (n) مضبوط کمان ۔

Reinforced brick work : (n) (تعمیرات) محکم خشت کاری ۔

Reinforced cement : (n) کنکریٹ جس میں لوہے کی سلاخیں ،تار وغیرہ دبائی جائیں : آہن بستہ : محکم کنکریٹ ۔

Reinforced concrete : (n) دیکھو Reinforced cement

Reinforcement : (n) (۱) کمک رسانی :مضبوطی : تقویت ۔ (۲)(جمع میں) کمک : امدادی فوج ۔ (۳)مدد : باعث تقویت : باعث استحکام (تعمیرات) احکام ۔ (۴)تجدید قوت: امدادی طاقت: اضافی قوت یا امداد : اضافی رسد ۔

Reinforcer : (n) تقویت رساں : کمک پہنچانے والا : امدادی ۔

Reinforcing : (n) مدد : معاون : تقویت پہنچانے والا ۔

Reinform : (v) تشکیل نو کرنا : نئی زندگی دینا : دوبارہ روح پھونکنا ۔

Reinless : (a) بے کلید : بے رکاوٹ: بے عنان : بے لگام : خود سر ۔

Reins : (n) (۱) (تشریح) گردے : حلقۂ گردہ : گردہ کی جگہ : کمر : پُٹھا: صُلب: سُرین: احساسات اندرونی : مرکز احساسات و محبت ۔ (۲)محرابی یا قوسی چھت کے حصے۔

Reinsman : (n) ماہر اسپ سوار : مشاق گھوڑ سوار : جوکی ۔

Reis : (n) [Pg.] پرتگالی زر حسابی: راس(پرتگال میں ۱/۵ اور برازیل میں ۱/۲۰ آنہ) ۔

Reis /Rais : (n) [Fr. 'Reis,Rais'. Arab 'Rais.'] (۱)جہاز کا کپتان ۔ (۲)سربراہ یا حکمران ۔

Reis effendi : (n) ترکی سلطنت کے سابق حاکم ریاست کا لقب : وزیر (چانڈ) امور خارجہ : رئیس آفندی ۔

Reisner : (n) لکڑی اور چوبی تختوں پر نقاشی کا کام کرنے والا جرمن فن کار ۔

Reisner work : (n) چوبی تختوں پر نقاشی کا کام : کار چوبی ۔

Reiter : (n) [G. 'Reiter.'] (تاریخ) جرمنی کا گھوڑسوار فوجی خصوصاً سولہویں اور سترھویں صدی کی جنگوں کا سپاہی ۔

Reiterance : (n) تکرار.

Reiterant : (a) دہراتے ہوئے : تکرار کرتے ہوئے ۔

Reiterate : (a) [L.'Reiteratus.'] دہرایا ہوا : تکرار شدہ یا کردہ : مکرر : تکراری ۔

Reiterate : (v) [L. 'Reiterare'.] دہرانا : بار بار کرنا : بار بار کہنا : احساس کو نئے طریقے سے ظاہر کرنا ۔

Reiteratedly : (adv.) بار بار کرتے ہوئے : بار بار دُہراتے ہوئے : مکرراً ۔

Reiteration : (n) [ Fr. 'Reitration.'] (۱) تکرار : تکرار قول وعمل : دہرانے کا عمل ۔ (۲) ایك طرف چھپے ہوئے کاغذ کی دوسری طرف چھپائی : دوہری چھپائی ۔

Reiterative : (a) تکرار شدہ : مکرر : تکراری : دہرایا ہوا ۔

Reiterative : (n) دہرانے کا لفظ : لفظ تکرار ۔

Reiteratively : (a) به طور مکرر : تکراری طریقه سے ۔

Reive (r) : (n) دیکھو Reave (r)

Reja : (n) [Sp.] (اسپین میں) مرقد کا جالی دار جنگلا : مکان کا جنگلا یا کھڑکی : کلیسا وغیرہ میں جالی دار اُوٹ ۔

Reject : (n) رد کی ہوئی چیز : مسترد کردہ شے : نامناسب چیز : نا پسندیدہ چیز ۔

Reject : (v) [L.'Reicere.'] (۱) مسترد کر دینا : نامنظور کر دینا : قبول نہ کرنا : یقین نہ کرنا : انکار کرنا : ٹھکرا دینا ۔ (۲) الٹ دینا: اُگل دینا : قے ہو جانا : خارج ہو جانا (قے یا اجابت کا) باہر کرنا ۔ (۳)ناپسند کرنا: الگ کردینا : ایك طرف ڈال دینا : بات کرنے سے انکار کردینا : سننے سے انکار کر دینا ۔ (۴)ترك کرنا : چھوڑ دینا : پھینك دینا ۔ (۵)(عورت کا کسی مرد کو) عاشق یا شوہر کی حیثیت سے مسترد کر دینا : قبول نہ کرنا ۔ (۶)گوارہ نہ کرنا : اجازت نہ دینا : درخواست قبول نہ کرنا: تجویز سے متفق نہ ہونا ۔ (۷)پیچھے پھینکنا : پیچھے ڈالنا ۔ (۸)غور نہ کرنا : غورکے لائق نہ سمجھنا۔

Rejectable : (a) قابل رد : لائق استرداد : ردی : نامقبول : ناپسندیدہ ۔

Rejectage : (n) ردی یا بے کار چیز : از کار رفتہ شخص یا چیز : مردود شخص : معزول فرد۔

Rejectamenta : (n) [mod. L. 'Rejechamentum.'] (۱)بے کار و مصرف اشیا : کوڑا کرکٹ : میل کچیل : فضلات ۔ (۲)کوڑا کرکٹ جو سمندر ساحل پر پھینك دیتا ھے ۔ (۳)فضله : ساگر کچرا : فضلات دریا ۔ (۴)(طبیعیات) فضلاتی ماده ۔ (۵)(حیوانیات) فضلات ۔

Rejectaneous : (a) دیکھو Rejectable

Rejectee : (n) وہ جسے رد کر دیا جائے خصوصاً وہ آدمی جو فوجی ملازمت کے لئے نا مناسب قرار دیا جائے ۔

Rejecter : (n) رد کرنے والا : مسترد کرنے والا : قبول نہ کرنے والا ۔

Rejection : (n) [Fr. 'Rejection.'] رد : نا منظوری : عدم قبول : استفراغ : دفع : بے کار : فضول ۔

Rejection basis : (n) بنائے نا منظوری ۔

Rejection slip : (n) کسی نا قابل اشاعت مضمون کے ساتھ منسلك نا پسندیدگی یا نا منظوری کی مطبوعه چٹ( جو مدیر، مصنف کو بھیجتا ھے) ۔

Rejectitious : (a) دیکھو Rejectable

Rejective : (a) قابل اعتراض : لائق نا پسندیدگی : لائق تنقید ۔

Rejector : (n) دیکھو Rejecter

Rejector circuit : (n) دافع دَور ۔

Rejig : (v) دوبارہ ترتیب دینا : دوبارہ تنظیم کرنا (فیکٹری وغیرہ کا) : دوبارہ ٹھیك کرنا (فیکٹری) ۔

Rejigger : (v) دوبارہ ترتیب دینا : دوبارہ تنظیم کرنا: نئے طریقے سے انجام دینا ۔

Rejoice : (v) [Me'Reioshe , Reioische, Réioyse'.] (۱) خوش کرنا : مسرت بخشنا : مسرور ہونا : خوش وقت ہونا: خوش حال ہونا: خوشی سے پھول جانا: باغ باغ ہونا : شادماں کرنا: شاد بنانا : وجد کرنا : مسرت محسوس کرنا ۔ (۲)لطف اٹھانا : شوق سے کرنا : شوق ہونا (کسی چیز کا)۔ (۳)خوشیاں منانا : جشن منانا (کسی واقعه کی یاد میں) : اظہار مسرت کرنا۔

Rejoiceful : (a) خوش : مسرور : مسرت بخش : شاد : دل شاد ۔

Rejoicement : (n) خوش : مسرت : شاد مانی ۔

Rejoicer : (n) مسرور : شاداں : خوش ہونے والا ۔

Rejoicing : (n) (۱)شادی : خوشی : شادمانی : لذت : لذت بخش : کیف انگیز : مسرت بخش : اظہار مسرت ۔ (۲)جشن مسرت : جشن شادی : جشن ۔

**Rejoicing fire :** خوشی یا شادمانی کا موقع یا اظہار ۔

**Rejoicingly : (adv.)** خوش خوش : شاداں : خوشی کے ساتھ ۔

**Rejoin : (v) [Fr.'Rejoign.']** (۱) دوبارہ ملنا : دوبارہ ملادینا : متحد کر دینا : جوڑنا : بہم کر دینا : یك جا کر دینا ۔ (۲)پھر جڑ جانا : پھر مل جانا : پھر متحد ہوجانا ۔ (۳)دوبارہ پیوست ہو جانا : دوبارہ ملحق ہونا : دوبارہ متصل ہونا ۔

**Rejoin : (v) [Fr.'Rejoindre.']** (۱)(قانون) جواب دعوی داخل کرنا : دفاع کرنا ۔ (۲)جواب میں کہنا : جواباً کہنا : پلٹ کر کہنا : جواب دینا : جواب دہی کرنا ۔ (۳)پھر آ ملنا : دوبارہ شامل ہو جانا (فوج یا ساتھ والوں میں) ۔

**Rejoinder : (n)** (قانون) جواب دعوی : رد جواب : ترکی بہ ترکی جواب: جواب الجواب ۔

**In rejoinder :** جواب میں : جواباً : جواب الجواب ۔

**Rejoint : (v)** پھر سے جوڑنا : پھر سے متحد کرنا : از سرنو ملانا : جوڑوں کو ملانا : جوڑوں کو بھرنا ۔

**Rejudge : (v)** دوبارہ انصاف کرنا : دوبارہ فیصلہ صادر کرنا : دوبارہ جانچ پڑتال کرنا : دوبارہ جائزہ لینا ۔

**Rejunction : (v)** دوبارہ ملنا : دوبارہ متصل ہونا ۔

**Rejuvenate : (v)** (۱) پھر جوان ہونا : پھر جوان کرنا : اعادۂ شباب ہونا : اعادۂ شباب کرنا : دوبارہ جوانی حاصل کرنا : بہت زیادہ جوان ہونا : نوجوان ہونا ۔ (۲)(طب) کسی کو جنسی اعتبار سے جوان کرنا یا نیا بنانا : تجدید جوانی کرنا : پھر سے بنیاد رکھنا : جنسی لحاظ سے طاقت ور بنانا یا بننا ۔

**Rejuvenation : (n)** تشبیب : تجدید شباب : تجدید جوانی: جان تازہ : حصول جوانی : حصول طاقت شباب : تجدید قوت ۔

**Rejuvenator : (n)** دوبارہ جوان ہونے والا : دوبارہ جوان کرنے والا ۔

**Rejuvenesce : (v) [Late L.'Rejuvenscere.']** پھر جوان ہونا : تازہ قوت حاصل کرنا : نئی جوانی پانا : (حیاتیات) (جراثیم کو) نئی طاقت بخشنا : نیا ہو جانا : تازہ قوت پانا ۔

**Rejuvenescence : (n)** (۱)تجدید شباب: تجدید جوانی : اعادۂ شباب : پھر جوان ہونا : نئی جوانی پانا ۔ (۲) تجدید قوت : انگیزش: از سر نو قوت پذیری ۔ (۳) تجدید حیات : تجدید دماغ : تجدید روح :تجدید جسم ۔

**Rejuvenescency : (n)** دیکھو Rejuvenescence

**Rejuvenscent : (a)** از سرنو قوت پذیر : باز جوان ۔

**Rejuvenize : (v)** جوان کرنا : جوانی کی قوت بخشنا :از سرنو جوانی حاصل کرنا ۔

**Rekhta : (n) ['Rekhta'.Fr. Persian.]** ریختہ : اُردو کی بہت زیادہ فارسی آمیز ایك شکل جو اُردو شاعری میں استعمال ہوتی ہے : فارسی آمیز اُردو : اُردو زبان : اردو ۔

**Reki : (n)** (۱)بلوچستان ریگستانوں میں رہنے والی ایك خانہ بدوش جماعت ۔ (۲) اس جماعت کا کوئی رکن ۔

**Rekindle : (v)** دوبارہ جلنا یا جلانا : دوبارہ روشن کرنا یا ہونا : پھر شعلہ فگن کرنا یا ہونا : پھر سلگنا یا سلگانا : دوبارہ اٹھنا یا اٹھانا : دوبارہ مشتعل ہونا ۔

**Rekindle : (n)** دوبارہ جلنے یا جلانے کی علامت یا نشانی ۔

**-rel -erel :** ایك لاحقہ جو تصغیر یا تحقیر کے لئے بعض قدیم الفاظ کے ساتھ آتا ہے ۔

**Relabel : (v)** (۱)پھر چمکانا: نئی چٹ لگانا ۔ (۲)کسی چیز کو نیا نام یا پتہ دینا ۔

**Relamp : (v)** روشن اکائیوں کو بدل دینا : جلتی ہوئی اکائیوں کو تبدیل کر دینا ۔

**Relapse : (n) [med. L. 'Relapsus.']** (۱)غلطی کا اعادہ : تکرار لغزش: ارتداد ۔ (۲)عودمرض : نُکس : انتکاس : نُکسہ : عود : معاودت ۔

**Relapse : (n)** غلط کار شخص : غلطی دُہرانے والا آدمی : مرتد : بے دین ۔

**Relapse : (v)** دوبارہ مبتلا ہونا : عود کرنا : مرتد ہو جانا : دوبارہ بیمار پڑ جانا : (اسٹاك) دوبارہ تخفیف قدر ہونا ۔

**Relapser : (n)** گناہ کرنے والا : غلط کار: مرتد ہونے والا ۔

**Relapsing : (a)** عود کرنے والا : عودی : نُکسی ۔

**Replasing fever : (n)** (۱)تپ معاود:بار بار لگنے والا بخار: تپ راجعہ ۔ (۲)ہر وہ متعدی بیماری جس میں تیز بخار آتا ہے اور مخصوص مدت تك رہتا ہے ۔

**Relatability : (n)** قابل بیان ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Relatable : (a) قابل بیان : لائق روایت ۔

Relate : (n) [L.'Relatus.'] (منطق) دو ذہنی کیفیتوں میں سے ایک جن کے درمیان تعلق یا نسبت موجود ہوتی ہے : نسبت : منتسب : وابستہ: مربوط ۔

Relate : (v) [-Stem of L.'Relatus'.] (۱)بیان کرنا : نقل کرنا : روایت کرنا : قصہ کہنا : کہانی کہنا : تعریف بیان کرنا : تشریح کرنا: کہنا ۔ (۲) دو چیزوں میں تعلق پیدا کرنا : رشتہ لگانا: نسبت دینا : رابطہ قائم کرنا: مربوط کرنا : مربوط ہونا : متعلق ہونا : متعلق کرنا ۔ (۳)نسبت ہونا : تعلق ہونا : راجع ہونا : ارتباط ہونا : توجیہ کرنا : منطقی نسبت قائم کرنا (دو چیزوں کے درمیان) ۔ (۴)(کسی شخص کا) بامقصد سماجی تعلق رکھنا : حقیقت پسندی کے ساتھ ایک دوسرے پر اثر ڈالنا ۔

Related : (a) (۱) متعلق : منسوب : منتسب : وابستہ : مربوط ۔ (۲)قرابت دار: رشتہ دار ۔(۳)ہم آہنگ: متوازن : معتدل۔

Relatedly : (adv.) تعلق کے ساتھ : ہم رشتگی کے طور پر ۔

Relatedness : (n) علاقہ داری: تعلق : ہم رشتگی : قرابت ۔

Relater : (n) (۱)نا قل : راوی : مورخ :قصہ گو : داستان گو ۔ (۲)نسبت دینے والا : منسوب کرنے والا ۔

Relation : (n) [Fr.'Relation.'] (۱) بیان :نقل : روایت : قصہ :حکایت : افسانہ : گفتگی : قول ۔ (۲)(قانون) روئداد مقدمہ : کیفیت (جو وکیل عدالت کے سامنے پیش کرے) ۔ (۳)علاقہ: نسبت: تعلق : واسطہ : رشتہ : سلسلہ :جوڑ : میل : رابطہ : ربط ۔ (۴)رشتہ دار : قرابت دار : عزیز: خویش : خونی رشتہ : ازدواجی رشتہ : خونی رشتہ والا فرد ۔ (۵)(فلسفہ) رابطہ : رابطی کیفیت ۔ (۶)(جمع میں) روابط کی میزان یا روابط کے طریقے جن کے ذریعہ ایک شخص دوسرے سے قریب ہوتا ہے : رابطی کیفیت۔ (۷)بہت ساری کیفیتیں جن میں‌ایک ملک یا ریاست دوسرے سے سیاسی یا تجارتی مفادات کے ذریعہ مربوط ہوتا ہے : مفادات مشترک : اشتراک مفادات ۔ (۸)ارجاع عمل یا پہلے کی تاریخ کا حوالہ یادعویٰ ۔ (۹)(جمع میں) امور : اطوار ۔ (۱۰)مجامعت : جنسی تعلقات : جنسی ارتباط ۔

In or with relation to: بارے میں : متعلق : بہ نسبت : موضوع میں : بہ لحاظ اس کے : اس کی بابت ۔

To have or make relation : تعلق رکھنا یا قائم کرنا ۔

To have relation : (قانون) سابق تاریخ کا حوالہ دینا یا درخواست دینا ۔

Relational : (a) (۱)نسبی : نسبتی : علاقہ کی: ربطی ۔ (۲)انسانی رشتوں کا یا اس سے متعلق : عمومی رشتوں کا یا اس سے متعلق ۔ (۳)جنسی نسبت ۔

Relationally : (adv.) از روئے تعلق :ازروئے علاقہ : نسبت کے لحاظ سے ۔

Relationary : (a) دیکھو Relational

Relationism : (n) (۱)رابطیت: اصولی رابطیت ۔ (۲)(فلسفہ) نظریۂ اضافیت علم ۔ (۳)اصل نسبت ۔

Relationist : (n) اصول رابطیت کا حامی : نظریۂ اضافیت علم کا موید ۔

Relationless : (a) بے تعلق : بے نسبت ۔

Relationship : (n) رشتہ : تعلق : نسبت : قرابت : رابطہ : ارتباط : ربط ۔

Relatival : (a) (۱) (قواعد) موصولی ۔(۲)نسبتی : وابستہ بہ قرابت مندی ۔

Relative : (a) (۱)(صرف و نحو) موصول ۔ (۲)مربوط : ہم علاقہ : ہم جنس ۔ (۳)متعلق : مفید مطلب ۔ (۴)نسبتی : اعتباری : اضافی : باہمی ۔ (۵)متناسب : تناسب رکھنے والا ۔ (۶)متلازم : مشروط : منحصر ۔ (۷)(موسیقی) بڑی کلید کی بہ نسبت چھوٹی کلید کا ۔ (۸)مناسب : مدلل: معقول ۔ (۹)وہ عبادت جو بالواسط پیش کی جائے : بت پرستی : صنم پرستی ۔

Relative : (n) (قواعد) موصولی لفظ : نسبتی لفظ : اضافی لفظ خصوصاً ضمیر موصولہ : اسم موصولہ ۔ (۲)(متعلق فعل) بارے میں: نسبت سے۔ (۳)اضافی شے یا اصلاح ۔(۴)رشتہ دار: عزیز : قرابت مند : خونی رشتہ دار ۔(۵)(موسیقی) نسبتاً بڑی یا چھوٹی کلید ۔

The relative : اضافی سے : جو اضافی ہو : اضافی ۔

Relative advantage : (n) اضافی فائدہ : اضافی منفعت ۔

Relative adverb : (n) اضافی متعلق فعل ۔

Relative clause : (n) عبارت موصول ۔

Relative density : (n) (طبیعیات) کثافت اضافی ۔

Relative economics : (n) اضافی معاشیات ۔

Relative error : (n) اضافی غلطی : اضافی چوك .

Relative frequency : (n) اضافی ارتعاش .

Relative humidity : (n) مرطوبیت اضافی .

Relative impediment : (n) مشروط ممانعت : اضافی رکاوٹ .

Relative inclinometer : (n) اضافی میل پیما : اضافی نشیب پیما .

Relative -in -law : (n) سسرالی رشته : سسرالی رشته دار .

Relative magnitudes : (n) اضافی مقادیر .

Relative motion : (n) اضافی حرکت : اضافی رفتار .

Relative nullity : (n) اضافی انفساخ : اضافی معدومیت .

Relative personal equation : (n) اضافی فرق : اضافی اختلاف .

Relative position : (n) اوضاع اضافیه .

Relative pronoun : (n) اسم موصول .

Relative rank : (n) اضافی عہدہ .

Relative sexuality : (n) اضافی جنسیت .

Relative size : (n) اضافی جسامت .

Relative term : (n) اضافی میعاد : اضافی اصطلاح .

Relative value : (n) اضافی قدر .

Relative wind : (n) اضافی هوا : اضافی رفتار .

Relatively : (adv.) نسبتاً : اضافی طور پر : دوسری چیز کے مقابلے میں .

Relativeness : (n) اضافیت : اضافی .

Relativism : (n) (۱)اضافیت .(۲)نظریۂ اضافیت علم .(۳) یه اعتقاد یا عقیدہ کے تمام امور نسبی ہیں : نسبتیت :علاقیت (یه نظریه که انسان کا علم اشیا کی باہمی نسبتوں یا علاقوں تك محدود هے) .

Relativist : (n) معتقد اضافیت : نظریۂ اضافیت علم کا حامی : نسبتی: علاقی : علاقیت پسند .

Relativistic : (a) (۱)تلازمی : اضافیت .(۲)نظریۂ اضافیت علم کا یا اس سے متعلق .

Relativistic quantum theory : (n) اضافیتی نظریۂ قدر .

Relativity : (n) (۱)نسبتی یا اضافیت هونا : تلازم .(۲)(فلسفه) نظریۂ اضافیت (این آسٹائن کا نظریه که حرکت محض اضافی چیز هے) : فلسفۂ نسبیه : نسبیت : اضافیت . (۳)اجسام کی حرکت اضافی کا مطالعه یا علم . (۴)تہذیبی نظریه جو سماجی اقدار اور اخلاقی معیارات پر مبنی هو .

Relativity of knowledge : (a) اضافیت علم : یه نظریه که انسانی علم صرف اضافی طور پر صحیح هے .

Relativity principle : (n) اصول اضافیت .

Relativity theory : (n) نظریۂ اضافیت .

Relator : (n) [L. 'Relator.'] (۱)مُخبر : خبر دہندہ : خبرچی : معلومات فراہم کرنے والا: روئداد مقدمه پیش کرنے والا۔ (۲) ناقل: راوی : قصه گو : داستان گو .

Relatrix : (n) (۱)خاتون مخبر .(۲)خاتون راوی: قصه گو : داستان گو.

Relatum : (n) متعلق شے یا اصطلاح : متعلق چیزوں کا گروپ : باہم متعلق : جملۂ منتسبه : اصطلاح دوم : رابطه .

Relax : (v) [-L.'Relaxare.'] (۱)ڈھیلا کرنا : ڈھیل دینا : ڈھیلا چھوڑنا : ڈھیلا بنانا . (۲) سست کرنا : کمزور کرنا : گھٹانا : تخفیف کرنا : ہلکا کرنا : ہلکا ہونا . (۳) ڈھیلا پڑنا : نرم هو جانا : رعایت کرنا : ملائمت برتنا : نرم کرنا : تساہل کرنا : سست پڑجانا : ٹھنڈا پڑ جانا : شل کرنا : شل هو جانا . (۴) سخت نه هونا: شدید نه هونا : لچك دار هونا : دوستانه طریقه اپنانا . (۵)کسی کو کلیسا کی رعایتوں سے محروم کر دینا (تنبیہاً) . (٦)چھٹکارا دلانا : رہائی دلانا .

Relaxant : (a) [L.'Relaxans-ant-'.] (طبیعیات) سست کرنے والا : تخفیف دہندہ : ملیّن : ہلکا کرنے والی (دوا) .

Relaxant : (n) ملیّن دوا : سست کرنے والی دوا .

Relaxation : (n) (۱)تخفیف : کمی : رعایت . (۲) تفریح : آرام : دل بہلاوا : سستانا : استراحت . (۳)ڈھیل : نرمی : سستی : تساہل:اِرتخا. (۴)سست سازی: سبك سازی . (۵)رہائی: چھٹکارا : رہائی : نجات . (٦)(طبیعیات) اعصاب کی نرمی: ریشوں کی نرمی : جوڑوں کی نرمی . (۷)کمزوری : لاغری : نا طاقتی . (۸)رعایت تخفیف .

Theory of relaxation : (نفسیات) نظریۂ آرام ۔

Relaxative : (a) قابل تخفیف : لائق آرام ۔

Relaxatory : (a) دیکھو Relaxative

Relaxed : (a) (۱)سست :نرم :سبك ۔ (۲)تفریحی : آرام دہ : آرام کرنے والا ۔

Relaxed throat : (a) (طبیعیات) کوّا لٹکنا : گلا آنا : ورم حلق کی ایك قسم ۔

Relaxedness : (n) سستی : نرمی ۔

Relaxer : (n) نرم کرنے والا : آرام دینے والا ۔

Relaxin : (n) ایك جنسی ہارمون جس سے بچہ کی پیدائش میں آسانی ہوتی ھے ۔

Relaxing climate : (n) سست کُن آب و ہوا : سستی آور ہوا ۔

Relay : (n) [-OFr.'Relai' (mod. 'Ralais.] (۱)ڈاك : ڈاك چوکی (گھوڑوں یا آدمیوں کی) : بدل چوکی : مدد چوکی : چوکی ۔ (۲)(تاریخ) مددآلہ (جو دور کی رو پہنچانے میں مدد دیتا ھے): بجولیا ۔ (۳)ریلے : تازہ دم گھوڑے جو تھکے ماندے گھوڑوں کی جگہ لیں : تازہ دم شکاری کتّے جو ہرن کے شکار کے لئے خستہ حال کتّوں کی جگہ پر مقرر کئے جائیں ۔ (۴)وہ تازہ دم گھوڑے جو کسی راستہ میں متعدد جگہوں پر تیار رکھے جائیں ۔ (۵)تازہ دم آدمیوں کی جماعت جو دوسروں کی ذمہ داریوں کو سنبھالے اور انہیں چھٹی دے دے۔

Electric relay : برقی ڈاك : برقی ریلے ۔

Relay : (v) [-Fr.'Relayer.'] (۱)ڈاك چوکی بٹھانا : ڈاك بٹھانا: مدد چوکی پانا ۔(۲)شکاری کتوں کو ہرن کے تعاقب میں چھوڑنا یا دوڑانا. (۳)تازہ دم کتوں سے شکار کرنا. (۴)بجولیا کی مدد سے برقی رو کو دور پہنچانا : پیغام پہنچانا ۔ (۵)تازہ دم کرنا: تازہ دم ہونا ۔

Relay : (v) دوبارہ رکھنا : دوبارہ لٹا دینا : دوبارہ گرا دینا : دوبارہ بچھا دینا (وغیرہ) ۔

Relay-broadcast : (n) (۱)دیکھو Rebroadcast ۔ (۲)بجولیا کی مدد سے ریڈیو کی خبروں کو پکڑنا ۔

Relay governor : (n) ضابطِ رفتار : معدلِ رفتار ۔

Relay nucleus : (n) مرکز دماغ جو مؤثر کو ابتدائی حِس کے ذریعہ پکڑتا ھے ۔

Relay race : (n) امدادی دوڑ : چوکی دوڑ : ریلے ریس : بدل دوڑ (جس میں فریقین کے کئی آدمی باری باری سے دوڑ تے ہیں ) ۔

Relay system : (n) نظام ریلے ۔

Relearn : (v) دوبارہ سیکھنا : بھولی ھوئی چیزوں کو دوبارہ سیکھنا ۔

Releasability : (n) قابل واگذشتنی : رہائی کے لائق ھونے کی حالت یا کیفیت ۔

Releasable /Relcasible : (a) قابل واگذشت : لائق آزادی : رہائی پذیر ۔

Releasably : (adv.) قابل واگذشت کے طور پر : رہائی پذیرانہ ۔

Release : (n) [-Ofr. 'Reles. F. 'Relesser.'] (۱)آزادی : رہائی : چھٹکارا: نجات :خلاصی : استخلاص : رستگاری : چھٹی (درد رنج اور غم سے) نجات ۔ (۲)بھرپائی : رسید : فارغ خطی : واگذاشت یا دست برادری کی دستاویز : وا گذاری : چشم پوشی : ترك دعویٰ : سند ترك دعویٰ : ترك دعویٰ کی دستاویز ۔ (۳)انتقال : ہبہ : انتقال نامہ : ہبہ نامہ : ترخیص نامہ ۔ (۴)کھٹکا : دستہ جس کے دبانے سے کل کا کوئی حصہ کھل جائے : گیرہ ۔ (۵)اجراء : اشاعت : نمائش۔

Lease and release : ہبہ : ہبہ نامہ : ترخیص نامہ ۔

Release : (v) [ME.'Release,-esser'.] (۱)وا گذاشت کرنا (جائداد): دست بردار ھونا : فارغ خطی لکھنا یا دینا ۔ (۲)(قرض وغیرہ)منتقل کرنا : ہبہ کرنا ۔ (۳) رہا کرنا : آزادی دلانا : (بند) کھولنا : چھڑانا : چھوڑنا ۔ (۴) واپس لے لینا : کالعدم کردینا : معاف کردینا ۔ (۵)(فلم) پہلی دفعہ دکھانا : نمائش کرنا : جاری کرنا : شائع کرنا : نمائش کی اجازت دینا ۔

Release of land : (n) (قانون) واگذاشت ۔

Release print : (n) فلم کی مثبت طباعت(جسے نمائش کے لئے استعمال کیا جاتا ھے)۔

Release therapy : (n) (طب) دماغی معالجہ جس میں مریض اپنی اندرونی پیچیدگیوں اور پرشانیوں کو ظاہر کرتا ھے ۔

Released time : (n) مذہبی عقیدہ کی تعلیم کا مقررہ وقت: اسکول کے مطابق طالب علموں کو ہفتہ میں ایك دن کی چھٹی دی جاتی ھے تاکہ وہ اپنے والدین کے مذہبی عقائد کے مطابق

تعلیم حاصل کر سکیں ۔

**Releasee : (n)** واگذاشت کرنے والا : دست بردار ہونے والا ۔

**Releasement : (n)** رہائی : آزادی : چھٹکارا : نجات : واگذاری : ترک : چشم پوشی : ترخیص : افشاء ۔

**Releaser : (n)** رہا کنندہ : نجات دہندہ : ہبہ کنندہ ۔

**Releasible : (a)** دیکھو Releasable

**Releasor : (n)** واگذاشت کرنے والا : دست بردار ہونے والا : ترخیص کرنے والا : ہبہ کرنے والا ۔

**Relegable : (a)** قابل اخراج : تبعیدی : لائق جلاوطنی : شہر بدری کے قابل ۔

**Relegate : (v) [-Relegat, 'Pa -ppl. Stem of L.'Relegare.']** جلاوطن کرنا: ملک بدر کرنا : نکال دینا : خارج البلد کرنا : تبعید کرنا: دور دراز بھیج دینا : کسی خاص جگہ کو (کسی کے لئے) ممنوع قرار دینا ۔ (۲)ڈھیل دینا : گرادینا : پھینک دینا ۔ (۳)منتقل کرنا : حوالہ دینا : مراجعہ کرنا : نسبت دینا ۔ (۴)بھول جانا : بھلا دینا : طاق نسیاں میں ڈال دینا ۔ (۵)حوالے کرنا : تفویض کرنا: سپرد کرنا : دے دینا ۔ (۶)فٹ بال ٹیم کو لوور ڈویژن فٹ بال لیگ میں منتقل کرنا ۔

**Relegation : (n) [L.'Relegatio.']** (۱)جلاوطنی : شہر بدری :تبعید : اخراج : انتقال : حوالہ : ارجاع ۔ (۲)فٹ بال ٹیم کی لوور ڈویژن فٹ بال لیگ میں منتقلی ۔

**Relent : (v) [-med.L.'Relentare.']** ڈھیل دینا : نرم پڑنا : پسیجنا : رحم کرنا : ترس کھانا : سخت نہ ہونا : نرم کرنا : سست ہونا : متاثر ہونا : پشیمان ہونا۔

**Relentingly : (n)** رحم کرتے ہوئے : از روئے مہر بانی : ہمدردانہ : ترس کھاکر : پسیج کر ۔

**Relentless : (a)** بے رحم : بے درد : سخت دل : پتھر دل : سنگ دل : کٹر: سفاک ۔

**Relentlessness : (n)** بے دردی : سنگ دلی ۔

**Relentment : (n)** نرم کرنے کا عمل : نرم بنانے کا عمل : رحم : ہمدردی ۔

**Relessee : (n)** دیکھو Releasee

**Relessor : (n)** دیکھو Releasor

**Reletter : (v)** دوبارہ نام کے ٹھپے لگانا : ازسر نو حروف کی تقسیم کرنا ۔

**Relevance : (n)** موزونیت : مناسبت : برجستگی : ربط : وابستگی ۔

**Relevancy : (n)** دیکھو Relevance

**Relevant : (a) [med. L. 'Relevans.']** بر محل متعلقہ : متعلق(محل): مفید مطلب : موقع کا : چسپاں : ٹھک کا : موزوں : مناسب : بلموقع : مربوط : منطبق : (قانون) قانونی طور پر مناسب : معقول ۔

**Relevantly : (adv.)** مناسبت سے : اپنے محل پر : موقع کے لحاظ سے ۔

**Relevate : (n)** آسودہ کرنا : دل جوئی کرنا : تشفی خاطر کرنا ۔

**Reliability : (n)** (۱)(سماجیات) با اعتمادی : با اعتباری : استواری : اعتبار : وثوق : اعتماد ۔ (۲)(نفسیات) معتبری امتحان : توافق امتحان ۔

**Reliability coefficient : (n)** (نفسیات) قدرو معتبری : قدر توافق ۔

**Reliability test : (n)** (نفسیات) معتبری امتحان : توافقی جانچ ۔

**Reliability trial : (n)** معتبری تشخیص : توافقی امتحان ۔

**Reliable : (a)** معتبر :قابل اعتماد : بھروسے کا : استوار :پختہ : قابل و ثوق : موثق : معتمد : قابل اطمینان ۔

**Reliableness : (n)** با اعتباری : استواری : با اعتمادی ۔

**Reliably : (adv.)** وثوق کے ساتھ : معتبر طریقہ پر ۔

**Reliance : (n)** (۱) اعتماد : بھروسا : وثوق : یقین ۔ (۲)سہارا : آسرا : جس پر تکیہ ہو : تکیہ ۔ (۳)(دینیات) توکل : اعتقاد: اعتماد ۔ (۴)قابل اعتماد آدمی : اطمینان بخش آدمی ۔

**Reliant : (a)** بھروسا کرنے والا : خوش اعتماد : اعتماد کرنے والا : معتمد : مطمئن ۔

**Reliantly : (adv.)** بھروسے کے ساتھ : خوش اعتمادی کے طورپر ۔

**Relic : (n) [ME.'Relike'. Fr. 'Relique.']** (۱)تبرک : تبرکات : آثار (مقدس بزرگوں کے بال ، دانت ، لباس وغیرہ) ۔ (۲)تحفہ : نشانی : یادگار : باقیہ ۔ (۳)( جمع میں) لاش: ہڈیاں ۔ (۴)(جمع میں) باقی ساقی: بچا کھچا : بقیۃ السیف ۔ (۵) اثر: نشان (قدیم زمانہ یا رسم کا)۔ (۶)مغتنم شے: تبرک ۔

**Relic area : (n)** وہ علاقہ جہاں کسی قدیم زبان کے آثار پا ئی جاتی ہوں یا قدیم زبان تبدیلیوں کے ساتھ استعمال کی جاتی ہو ۔

**Relic fauna : (n)** (حیوانیات) آثار حیوانیہ ۔

**Relic flora : (n)** (نباتیات) آثار نباتیہ ۔

**Relicary : (n)** (۱) صندوقچۂ تبرکات : تبرکات خانہ ۔ (۲) دیکھو Reliquairey ۔

**Relics : (n)** (۱)لاش : ہڈیاں ۔ (۲)(نباتیات) باقیات ۔

**Ancient relics :** عتیقات : قدیم آثار ۔

**Relict : (n) [L.'Relicus.']** (۱)(سماجیات)بیوہ : بیوہ عورت : رانڈ : ودھوا ۔ (۲)(نباتیات) باقیہ ۔(۳)(جمع میں) باقیات : آثار ۔

**Relict mountain : (n)** (جغرافیہ) پس ماندہ کوہ : کوہ باقیہ : باقی ماندہ پہاڑ ۔

**Reliction : (n)** (سمندر ، جھیل وغیرہ میں) پانی کی تدریجی واپسی ۔

**Relief : (n) [AFr.'Relef.']** (۱)تسکین : اطمینان : آرام : راحت(مصیبت کے بعد):فراغت : نجات(غم یا تکلیف سے ) : مخلصی : سبک دوشی : آزادی ۔ (۲)تنوع : تفریح : دلکشا پہلو : دلچسپی : ذہنی آرام : اطمینان ۔ (۳)امداد :اعانت : دستگیری : خیرات : خصوصاً کسی حادثہ کے موقع پر خصوصی فنڈ سے سے نقدی یا جنسی امداد ۔ (۴)کمک : فوجی امداد (خصوصاً) خلاصی دہانی(محصورین کے محاصرے سے) : خطرہ ، ضرورت اور دشواری کے وقت امداد ۔ (۵) بدلی(پہرہ کے جوانوں کی) : باری (کے جوان) : بدل :عوضی ۔ (۶)(قانون) داد رسی : فریاد رسی : چارہ سازی : دستگیری : نجات دہی ۔ (۷)(تعمیرات) اُبھار : برجستگی : برجستہ :برجستہ کاری: نمائش برجستگی۔(۸)(آرٹ)منبت کاری: ریلیف: ناتی ۔ (۹)یادگار : باقی ماندہ ۔ (۱۰)پسندیدہ تبدیلی خصوصاً قوت بینائی میں ۔ (۱۱) بندوق کی نالی کے قطر میں دہانہ کی طرف تدریجی پھیلاؤ ۔ (۱۲)اسکا چستانی فرقہ جس نے وزیر کے انتخاب کے لئے عوامی جلسہ کے انعقاد کو ضروری قرار دیا تھا (۱۷٦۱ء) پھر (۱۸۴۷ء میں) United secession کے ساتھ یونائٹیڈ پریسبی ٹیرین چرچ کی تشکیل کے لئے متحد ہو گیا؛ ریلیف چرچ۔ (۱۳)ازالۂ شکایت:تسکین: نگرانی کا خاتمہ۔ (۱۴)تشفی: ترمیم :چارہ : علاج : (مجازاً) روشنی ۔ (۱۵)اعلیٰ اور ادنیٰ کے درمیان سطح کا فرق : نشیب وفراز کا فرق ۔

**Relief : (n)** (۱) منبت کاری : ابھرواں کام(ابھری ہوئی تصویریں یا نقوش بنانے کا فن یا طریقہ جس میں اصل شے کے خط و خال کے نشیب و فراز بخبسہٖ دکھائی جائیں): برجستہ کاری : ریلیف : ناتی ۔ (۲) منبت کاری کانمونہ : ابھرواں کام کی چیز۔ (۳)ابھار : ابھرا ہوا ہونا : نمایاں ۔ (۴)چمک دمک : امتیاز یا تضاد یا فن کارانہ پیش کش کی وجہ سے۔ (۵)سطح زمین کے بعض خطے کالحاظ و خال ۔

**High(or great) low ,and middle relief :** وہ منبت کاری جس میں نقش سطح پر سے اپنے اصلی تناسب سے ابھرے ہوئے ہوں : منبت عالیہ ، ناقصہ : نقشی : کھدا ہوا : برتن کے اوپری حصہ کی نقاشی : ابھرواں کام ۔

**Relief church : (n)** ریلیف چرچ جو مصیبتوں اور پریشانیوں سے چھٹکارا دلانے کے لئے ۱۷٦۱ء میں قائم کیا گیا تھا پھر یہ ۱۸۴۷ء میں یونائٹیڈ پریسبی ٹیرین چرچ (اسکاٹ لینڈ) کے قیام کے لئے united secession میں ضم ہوگیا ۔

**Relief-ful : (a)** آرام سے بھرا ہوا :پُر سکون ۔

**Relief of the earth : (n)** زمین کی اونچان نیچان : زمین کا نشیب وفراز ۔

**Relief map : (n)** ناتی نقشہ : ابھرواں نقشہ : رنگین نقشہ ۔

**Relief road : (n)** دیکھو By-pass

**Relief pitcher : (n)** (بیس بال میں) بال پھینکنے والا جو دوسروں کے لئے گیند لیتا ھے خصوصاً وہ جسے ہر وقت ریلیف کے لئے تیار رکھا جاتا ھے ۔

**Relief process : (n)** رنگین تصویر سازی کا عمل : ناتی تصویر سازی کا عمل ۔

**Relief valve : (v)** (زبردست دباؤ کی وجہ سے) بھاپ یا سیال کے گزرنے کی نلی :کُھل مندن ۔

**Relief work : (n)** امدادی کام ۔

**Reliefer : (n)** (۱)دیکھو Relief pitcher - (۲)عوامی امداد (ریلیف) وصول کرنے والا ۔

**Relier : (n)** انحصار کرنے والا (کسی شخص یا چیز پر) ۔

**Relievable : (a)** (۱)قابل امداد : لائق نجات ۔(۲)قانونی امداد وصول کرنے کے لائق ۔

**Relieve : (v) [L.'Relevare.']** (۱)امداد دینا : نجات دینا : سبک دوش کرنا : چھٹکارا دلانا :تکلیف سے نجات دینا : مالی مدد دینا : ضرورت پوری کرنا ۔(۲)تسکین دینا: آرام

پہنچانا : اطمینان دینا : راحت دینا ۔ (۳)دستگیری کرنا : اعانت کرنا : خیرات دینا یا کرنا ۔ (۴) کمك بھیجنا؛ فوجی امداد دینا ۔ (۵)داد رسی کرنا : فریاد رسی کرنا : چارہ سازی کرنا ۔ (۶)منبت کاری کرنا؛ ابھار کر دینا : نمایاں کرنا ۔ (۷)قانونی مدد دینا : فریاد رسی کرنا : الزام سے بری کرنا : برأت دلانا ۔ (۸)ڈر ، خوف سے نجات دینا : صدمہ سے بچانا : غم سے چھٹکارا دلانا : جسمانی تکلیف سے نجات دلانا ۔ (۹)وسیع کرنا : کشادہ کرنا ۔ (۱۰)آسان کرنا : ہلکا کرنا : ٹھنڈا کرنا :کم کرنا؛ اعتدال پیدا کرنا ۔ (۱۱)قابل برداشت بنانا : بے لطفی کم کرنا : کم تکلیف دہ کرنا یا بنانا ۔ (۱۲)(کسی شخص کو) کام کی بدلی کے ذریعہ آرام پہنچانا : باری بدل کر سہولت فراہم کرنا : (کسی شخص کو وقتی طور پر) فرض سے سبك دوش کرنا : جگہ سے ہٹانا : عہدے سے سبك دوش کرنا ۔ (۱۳)بوجھ ہلکا کرنا : مشکل آسان کرنا ۔ (۱۴)(کسی سے کوئی چیز) چھین لینا : اُچك لینا : لے لینا ۔ (۱۵)غذا فراہم کرنا : کھانا دینا : آسودہ کرنا ۔ (۱۶)ڈھیلا کرنا : جکڑن سے چھٹکارا دینا یا دلانا : گرفت سے نکالنا ۔ (۱۷)بلند کرنا : اُونچا کرنا : اونچا اٹھانا ۔

To relieve nature : پاخانہ کرنا؛ پیشاب کرنا؛ فضلہ خارج کرنا : قضائے حاجت کرنا : رفع حاجت کرنا۔

To relieve one's feelings : دل کی بھڑاس نکالنا ۔

Relieved : (a) سبك دوش : مطمئن ۔

Relievedly : (adv.) سبکدوشی کے طور پر ۔

Reliever : (a) سبکدوش کرنے والا : جگہ لینے والا : آرام دینے والا : نجات دہندہ ۔

Relievement : (n) [OFr. 'Releve'-,Relevement.'] آرام :اطمینان : امداد ۔

Reliever : (a) سبکدوش کرنے والا : جگہ لینے والا : آرام دینے والا : نجات دہندہ ۔

Relieving : (a) آرام دینے والا : نجات دینے والا : چھٹکارا دلانے والا ۔

Relieving arch : (n) (تعمیرات) سہارے کی ڈاٹ : خشتی ڈاٹ : (طاق جو دیوار کے اندر اور اوپر کا بوجھ سہارنے کی غرض سے بنایا جائے) ۔

Relieving officer : (n) (برطانیہ) رفاہ عام کے شعبہ کا افسر : وہ افسر جو عوام کی امداد پر مامور ہو ۔

Relieving tackle : (n) امدادی جرثقیل : معاون جرثقیل ۔

Relievingly : (adv.) سبك دوش کرتے ہوئے : آرام دینے کے طور پر ۔

Relievo : (n) [It 'Relievo.'] (۱)برجستہ؛ابھرواں۔(۲)برجستگی؛ابھار۔

Alto relievo : بلند ابھرواں : بلند ابھار ۔

Basso relievo : پست ابھرواں ۔

Mezzo relievo : نیم ابھرواں : نیم ابھار ۔

Relievo : (n) آنکھ مچولی سے ملتا جلتا ایك کھیل ۔

Religate : (v) [Sten of L. 'Religare.'] متحد کرنا : متصل کرنا : باندھنا : ایك کرنا :جوڑنا۔

Religation : (n) اتحاد : اتصال : ہم بستگی ۔

Religieuse : (n) [Fr.] راہبہ :تارك الدنیا عورت : مذہبی امور کے لئے وقف عورت ۔

Religieux : (n) [Fr. 'Religiosus.'] راہب : تارك الدنیا ۔

Religio : (n) سابقہ بہ معنی "کیش ومذہب" یا "مذہب و ......" جیسے Religio educational یعنی "مذہبی وتعلیمی" ۔

Religio-ethical : (a) مذہبی اور اخلاقی ۔

Religio-political : (a) مذہبی اور سیاسی ۔

Religion : (n) [AFr. 'Religiun.'] (۱) مذہبی : دین : دھرم : کیش : آئین ۔ (۲)خدا شناسی :توحید؛ روحانیت : خدا پرستی۔ (۳)طریقۂ عبادت : عقیدہ : عقیدۂ مذہب ۔ (۴)ایمان؛ ایمانداری : راست بازی : اصول پسندی : وفا داری : وفا۔ (۵)خدا کے وجود پر یقین : ایمان بالغیب : مافوق الفطرت طاقت پر یقین ۔ (۶)رہبانیت : خانقاہ گزینی : گوشہ نشینی :ترك دنیا ۔ (۷) زہد : تقویٰ : پرہیزگاری۔ (۸)مذہبی رسوم کی پابندی یا ادائیگی ۔ (۹)رہبانی فرقہ؛ راہبوں کا سلسلہ۔ (۱۰) ہوشیاری : با خبری؛ بیداری؛ دین داری : وجدان : شعور۔ (۱۱)پرستش؛ پوجا؛ عبادت ۔ (۱۲)مذہبی آدمی : آداب مذہب : مذہبی رسوم ۔ (۱۳)پروٹسٹنٹ مذہب : اصلاح شدہ مذہب ۔

Established religion : مروجہ مذہب ۔

Natural religion : فطری مذہب : نیچری مذہب : مذہب فطری ۔

Psychology of religion : نفسیات مذہب ۔

Revealed religion : الہامی مذہب : مذہب وحی ۔

The religion : پرو ٹسٹنٹ مذہب : اصلاح شدہ مذہب ۔

To get religion : (عامیانہ اور مزاحاً) اللہ والا بن جا ۔

To make (a)religion of or to make (it) religion to: کسی کام کو انتہائی احتیاط یا پوری دیانت داری سے کرنا ۔

Religionary : (a) مذہبی : روحانی ۔

Religioner : (n) مذہب پرست : دین دار :عابد : متدین ۔

Religionism : (n) مذہب پرستی : تدّین : جوش مذہب :مذہبی غیرت ۔

Religionist : (n) دیکھو Religioner

Religionize : (v) مذہبی بنانا : مذہبی رنگ چڑھانا : مذہبی جوش دکھانا : مذہبی ہونا : روحانی ہونا ۔

Religionless : (v) لامذہب : آدھرمی : بے دین ۔

Religiose : (a) [L. 'Religiosus.'] متعصب دیندار : متدین بظاہر : کٹّر : کٹّرمذہبی : کٹر دیندار : روحانی فاسد و بدکار: خشکہ مقدس ۔

Religiosity : (n) دین داری : مذہبیت : کٹر پن : اندھی مذہبیت : خشکہ مقدسی ۔

Religioso : (n) مذہبی طرز و احساس ۔

Religious : (a) [AFr. 'Religius.'] (۱) مذہبی : دینی :شرعی : کیشی : آئینی ۔ (۲)محتاط ۔ (۳)متدیّن : متقی :خدا ترس : خدا پرست : دیندار ۔ (۴)رہبانی : راہبوں کے سلسلے کا ۔ (۵)بے حد محتاط: نہایت پُر احتیاط۔(٦)دقیق : صحیح: ہوشیار :باشعور : بیدار ۔

Religious: (n) راہب : راہبہ : تارک الدنیا : چیلا (کسی رہبانی سلسلے کا) ۔

Religious education : (n) دینی تعلیم : مذہبی تعلیم ۔

Religious fanaticism : (n) مذہبی جنون : مذہبی دیوانگی ۔

Religious house :(n) دَیر : صومعہ : خانقاہ : مذہبی گھر : کنونٹ ۔

Religious humanism : (n) خدا بیزار اخلاقیت :امریکا کی وہ تحریک جو خدا بیزاروں اور منکروں پر مشتمل ہے اور جس کا مقصد خدا پر یقین کئے بغیر مذہبی اخلاقیات سے استفادہ کرنا ہے ۔

Religious instinct : (n) (نفسیات) مذہبی جبلت ۔

Religious institutions : (n) مذہبی ادارات : مذہبی ادارے ۔

Religious instruction : (n) مذہبی تعلیم : دینی تعلیم ۔

Religious naturalism : (n) مذہبی نیچریت ۔

Religious of the cenacle : (n) رومن کیتھولک سوسائٹی کے راہبوں کی ایک تنظیم Our lady of the canacle کا کوئی رُکن ۔

Religious purposes : (n) مذہبی اغراض۔

Religious pursuation : (n) مذہبی اعتقاد ۔

Religiously : (adv.) دینداری سے :سچائی کے ساتھ : نہایت احتیاط سے ۔

Religiousness : (n) دینداری : تدیّن : مذہبیت : تقویٰ ۔

Reline : (v) نیا خط ڈالنا : نئے خطوط کھینچنا ۔

Reline : (v) مکرر بیل ٹانکنا : سیون دھرنا ۔

Relinquent : (a) [L.'Relinquentem.'] ترک کرنے والا : چشم پوشی کرنے والا : رہا کرنے والا ۔

Relinquent : (n) ترک کرنے والاآدمی : صرف نظر کرنے والا شخص : چشم پوشی کرنے والا آدمی : وہ جو ترک کرتا ہے ۔

Relinquish : (v) [OF.'Relinquiss', 'Relinquir'.] (۱)چھوڑ دینا : دے بیٹھنا : دست کش ہو جانا : ترک کر دینا : تج دینا : ہاتھ اٹھا لینا : واگذاشت کرنا (عادت ، حق یا قبضہ): صرف نظر کرنا ۔ (۲)چھوڑ دینا : گرفت چھوڑ دینا : رہا کرنا : فراموش کرنا : حذف کرنا ۔

Relinquishment : (n) دست برداری :دست کشی : ترک : واگذاشت : چشم پوشی : حذف : صرف نظر ۔

Reliquaire : (n) [Fr.] صندوقچۂ تبرکات : تبرکات خانہ : محفوظۂ عتیقہ : ظرف عتیقات : تبرک دان : تبرکات دان ۔

Reliquary : (n) [Fr.'Reliquaire.'] دیکھو Reliquaire

Reliquary : (a) تبرکاتی : تبرکات یا اس سے متعلق ۔

Relique : (n) نشانی : باقیہ ۔

Reliquiae : (n) [L.] (۱)لاش ۔ (۲)(ارضیات) باقیات : عتیقات ۔ (۳)متحجرات (جانوروں اور پودوں کے) ۔ (۴) برگ گاہ (خشک پتیاں جو ڈنٹھل میں لگی ہوں) ۔

Relish : (n) [OFr. 'Reles.'] (۱)ذائقہ :مزہ : چاشنی : (کھانے کی) : خوشبو (اشتہا انگیز) ۔ (۲) پٹ : خفیف سا رنگ : خفیف سا جُز (کسی دوسری چیز کا) ۔ (۳) لطف چٹخارہ : مزہ ۔ (۴)مسالا : چاٹ :چٹنی : پُٹ ۔ (۵)رغبت: شوق : چاؤ : چسکا : ذوق یا رغبت : خواہش : میل : اشتہا : پسندیدگی : پسند خاطر ۔

Relish : (v) (۱)مسالا دینا : چٹپٹا بنانا : چاشنی دینا : با مزہ کرنا : مزیدار بنانا ۔ (۲) مزہ لینا : پسند کرنا: مرغوب بنانا : لطف اٹھانا ۔ (۳) بو لینا : ذائقہ دینا : مترشح کرنا : پتا دینا ۔ (۴)(ذوق یا ذائقہ پر) اثر کرنا : مزہ دینا ۔ (۵)رغبت کے ساتھ کھانا : لذت کے ساتھ کھانا : اشتہا سے زیادہ کھانا : خوشی کے ساتھ کھانا پینا ۔ (۶)چکھنا : لذت حاصل کرنا ۔ (۷)پسند آنا : پسندیدہ ہونا : استقبال کرنا : لذیذ ہونا ۔

Relishable : (a) با مزہ : مزیدار : لذیذ : من پسند : مرغوب : ذائقہ بخش۔

Relisher : (n) مزیدار کرنے والا : لذیذ بنانے والا ۔

Relucence : (n) چھلک : سفیدی :شفاف ۔

Relucent : (a) چمکتا دمکتا : شفاف : تاباں : روشن : چمکدار : درخشاں: براق : نورافشاں ۔

Reluct : (v) (۱)جدو جہد کرنا: کش مکش کرنا: اعتراض کرنا : معترض ہونا ۔ (۲) بغاوت کرنا : مخالفت کرنا : مزاحمت کرنا : مخالف ہونا ۔(۳) جنگ کرنا : دعویٰ کرنا : مقابلہ کرنا ۔

Reluctance : (n) (۱) تامل : اکراہ : بے زاری : مخالفت : عدم رضا : عدم خوشنودی ۔ (۲) (برقیات ، انجینیئرنگ) مقاومت (مقناطیسی) ۔

With (or without) reluctance : عدم رضامندی کے ساتھ: عدم رضا کے بغیر : اکراہ کے ساتھ : نا خوشی کے ساتھ ۔

Reluctancy : (a) دیکھو Reluctance

Reluctant : (a) [L. 'Reluctantem.'] (۱) مچلتا ہوا : مچلنے والا : (خصوصاً شعر میں) اڑ نے والا : مٹھا : ٹھیس : بے قابو : مقابلہ کرنے والا : کش مکش کرنے والا: مقاومت کرنے والا۔ (۲) بے دل : متامل : نارضامند : بے زار : بے میل ۔ (۳)ناراضگی : نارضامندی : ناخوشنودی ۔

Reluctantly : (adv.) بہ اکراہ : با دل ناخواستہ : بے دلی : سرد مہری کے ساتھ : نارضا مندانہ ۔

Reluctate : (v) [ad. L.'Reluctal.'] مخالفت کرنا : مزاحمت کرنا : مخالف ہونا : اکراہ کا اظہار کرنا : ناپسندگی ظاہر کرنا: متامل ہونا : اڑنا : مقابلہ کرنا : کش مکش کرنا : جنگ کرنا : دعویٰ کرنا۔

Reluctation : (n) مخالفت : مزاحمت : نا پسندیدگی : تامل : کش مکش ۔

Reluctivity : (n) (برقیات ،انجینیئرنگ) مقاومیّت : مقاومت مقناطیسی۔

Relume : (v) (۱)پھر جلانا یا سلگا نا : پھر روشن کرنا (آنکھ وغیرہ کو) ۔ (۲) دوبارہ منور کرنا (آسمان وغیرہ کو): مشتعل کرنا : نور افشاں کرنا : دوبارہ شفاف بنانا : پھر چمکانا ۔

Rely : (v) [L.'Religare.'] (۱)اعتماد کرنا : بھروسا کرنا : وثوق رکھنا : پوری طرح یقین رکھنا (شے یا شخص پر) : قول پر یقین کرنا ۔ (۲)تکیہ کرنا : اطمینان رکھنا : مطمئن ہونا : توکل کرنا : انحصار کرنا ۔ (۳) امیدوار ہونا : شامل ہونا ۔

Remain : (n) [OFr. 'Remain', f. 'Remainder.'] (۱)(عموماً جمع میں) باقیات : باقی حصہ : بچا کھچا : باقی اجزا : باقی ماندہ ۔ (۲) کھنڈر : باقیات : آثار باقیہ : نشان یادگار(تاریخی تبرکات) ۔ (۳) متروکات (مصنف کی خصوصاً غیر شائع شدہ تصانیف) : مآثر علمیہ : زیر زمین میں محفوظ آثار قدیمہ ۔ (۴)لاش : ہڈیاں : نقش ۔ (۵)غیر ادا کردہ رقم کا باقی ماندہ ۔ (۶)کسی خاندان یا معاشرہ کے باقی ماندہ افراد : کسی گروہ یا ادارہ کے باقی ماندہ افراد ۔ (۷)کسی چیز یا چیزوں کا باقی ماندہ حصہ : شے متروک ۔

Remain : (v) [AF. 'Remeyn.'] (۱)باقی ہونا : باقی رہنا : باقی رہ جانا : بچ رہنا : فاضل بچنا ۔ (۲)ٹھہرنا : ٹھہرے رہنا : باقی یا موجود ہونا : ایک حالت پر رہنا : چھوٹ جانا : رہ جانا : حصہ میں رہنا : ایک جگہ پر رہنا ۔(۳)بدستور ہونا : مثل سابق ہونا ۔ (۴)ترک ہونا : یاد سے ختم ہو جانا : دوام کرنا ۔

Remainder : (n) (۱)(قانون) حق جز معاش : گزارہ(کسی جائداد کا قلیل حصہ جو وصیت کے ذریعہ کسی دوسرے کے نام کر دیا جائے) ۔ (۲)وراثت باز گشت : وراثت ثانوی : وراثت عصبی (جس کا اصلی وارث کی وفات سے حق پیدا ہو)۔ (۳)مابقیٰ : بقایا : رہا سہا : بچا کھچا : رہے سہے (اشخاص) : پس ماندہ : باقی ماندہ : تتمہ ۔

(۴)(ریاضیات)باقی؛ حاصل تفریق. (۵)(کتب فروشی) ذخیرۂ فاضلہ : بے بکی کتابیں (جو کم قیمت پر بیچنی پڑیں)؛ ڈاک خانہ کی غیر فروخت شدہ ٹکٹیں : اڑی پڑی. (۶)مدت اقامت : زمانۂ سکونت . (۷)(جمع میں) باقیات.

Cross remainder : وراثت باز گشت جس میں جائداد دو سے زیادہ افراد کے مابین تقسیم ہوتی ہے اس شرط کے ساتھ کہ جس کو اولاد نرینہ نہ ہوگی اس کا حصہ دوسرے کو مل جائے گا .

Remainder : (v) (۱) کتابوں کی باقی ماندہ کاپیوں کو کم پر فروخت کرنا؛ کتابوں کو ذخیرۂ فاضلہ میں داخل کرنا یا اس حیثیت سے فروخت کرنا . (۲)باقی ماندہ غیر فروخت منسوخ ڈاک ٹکٹوں کو کم قیمت پر فروخت کرنا . (۳)بچی کھچی ہوئی چیزیا چیزوں کو بیچنا .

Remainder : (a) بچا کھچا ہوا : باقی ماندہ : متروک .

Remainder man : (n) گزارہ دار : شریک جزوی : حصہ دار : شریک وارث .

Remainder over : (n) (کسی جائداد کا) منافع مزید : مزید گزارا .

Remainder ship : (n) توریث : باز گشت : حق وراثت ثانوی : توریث ضمنی .

Remainder theorem : (n) (ریاضیات) مسئلہ باقیہ .

Remake : (n) پہلے کی بنی ہوئی متحرک فلم کی دوبارہ فلم سازی .

Remake : (v) (۱) پھر بنانا : نئے طریقے سے بنانا : نوساختہ کرنا. (۲) نظر ثانی کرنا .

Reman : (v) (۱) پھر آدمی لگانا : نئی نفری دینا : پھر آدمی مہیا کرنا . (۲) پھر مرد بنانا : پھر ہمت دلانا .

Remand : (n) (۱) (قانون) حوالات مزید : ریمانڈ : حراست مزید : حبس جدید . (۲) حوالاتی قیدی : حراستی قیدی .

Remand : (v) [Late L. 'Remandare.'] (۱)واپس بھیجنا : پھر سپرد کرنا: پھر حوالے کرنا : واپس ہونے یا بھیجنے کا حکم دینا: واپس بلا لینا . (۲)حوالات میں رکھنا : (پولس کی مزید تفتیش تک) حوالات میں مزید رکھنے کا حکم دینا؛ قیدی کو دوبارہ حوالات میں بھیجنا . (۳)(قانون) (دوسری عدالت سے پہلی عدالت میں ) مقدمہ کو واپس بھیجنا .

Remand home : (n) (۱)(برطانیہ) حراست : حوالات : عارضی قیدخانہ . (۲) مجرم بچوں کی حراست : حراست خانۂ طفلاں .

Remanence : (n) [med. L.'Remanentia'.] (۱)(برقیات، انجینئرنگ) امتساک . (۲)مداومت : مستقل .

Remanent : (a) (انجینئرنگ وبرقیات) پس ماندہ : بقیہ : بقیہ مقناطیسیت : پس ماندہ قوت .

Remanent magnetism : (a) (برقیات ، انجینئرنگ) بقیہ مقناطیسیت .

Remanet : (n) (۱)ملتوی شدہ شے: باقی ماندہ : بقیہ حصہ : پس ماندہ . (۲)(قانون) ملتوی شدہ مقدمہ یا مسودۂ قانون : پارلیمانی بل جسے آئندہ اجلاس تک کے لئے ملتوی کر دیا گیا ہو : ملتوی شدہ پارلیمانی بل .

Remanie : (n) [Fr.] باقیات :آثار .

Remanufacture : (v) پھر بنانا : دوبارہ تیار کرنا : دوبارہ پیدا کرنا .

Remargin : (v) پھر حاشیہ دینا یا لگانا .

Remark : (n) [Fr. 'Remarque'.] (۱) مشاہدہ : ملاحظہ : معائنہ : توجہ فرمائی : نظر فرمائی : توجہ . (۲) رائے زنی : قیل و قال : گفتگو : تذکر. (۳) رائے : قول : اظہار : بیان : کیفیت . (۴) اظہار نظر : تشخیص : علامت . (۵) زبانی یا تحریری مشاہدہ : تبصرہ : مختصر اظہار خیال یا تنقید .

Worthy of remark : قابل توجہ : قابل ملاحظہ : غیر معمولی : ممتاز : نمایاں .

Remark : (v) (۱)متوجہ ہونا : دیکھنا : معائنہ کرنا : غور سے دیکھنا : گھورنا : مشاہدہ کرنا : نگاہ کرنا : نظر ڈالنا : ملاحظہ کرنا؛ توجہ کرنا : معلوم کرنا . (۲)رائے دینا : رائے لگانا : رائے زنی کرنا؛ کہنا؛ اظہار نظر کرنا : اظہار خیال کرنا؛ بیان کرنا : تبصرہ کرنا.

Remarkability : (n) قابل توجہ یا قابل مشاہدہ ہونے کی حالت یا کیفیت .

Remarkable : (a) قابل ذکر : قابل ملاحظہ : عجیب : نادر : ممتاز : غیر معمولی : نمایاں : برجستہ : مشہور :استثنائی .

Remarkableness : (n) ندرت : امتیاز : حیرت انگیزی : قابل گفتنی .

Remarkably : (adv.) عجیب طور پر : حیرت انگیزی کے ساتھ : کمال کے ساتھ : بڑی خوبی سے : غیر معمولی طور پر .

Remarkedly : (adv.) نشان زدہ : توجہ کے طور پر ۔

Remarker : (n) ملاحظہ کرنے والا : معائنہ کرنے والا : مشاہدہ کرنے والا : تبصرہ کرنے والا : اظہار خیال کرنے والا : مشاہد : مبصر ۔

Remarks : (n) تصریحات : کیفیات ۔

Remarque : (n) [Fr. 'Engraving.'] نشان حاشیہ (کندہ کاری کی لوح پر ایک خاص حالت ظاہر کرنے کے لئے لگاتے ہیں) : نقش حاشیہ : ترسیم حاشیہ ۔

Remarque proof : (n) پروف کی علامت یا نشان ۔

Remarry : (v) (۱) دوبارہ شادی کرنا : دوبارہ عقد کرنا : دوبارہ عقد پڑھنا ۔ (۲) (پادری وغیرہ کا) شادی کرانا (ایسے اشخاص کی جن میں سے ایک یا دونوں کی شادی پہلے ہو چکی ہو) ۔

Remblai : (n) [Fr. f. 'Remblayer.'] (۱) زمین جو ساحل سازی کے لئے استعمال کی جائے ۔ (۲) (معدنیات) وہ سامان جو کوئلہ کے موٹے پرت کے شگاف کو بھرنے یا بند کرنے کے لئے استعمال کیا جائے ۔

Rembrandtesque : (a) ولندیزی نقاش ریم برانٹ (Rembrandt) کے طرز یا وضع کی مانند : گہرے رنگوں کی : پرُاز رنگ (جس میں روشنی اور تاریک حصے خوب نمایاں دکھائے گئے ہوں) ۔

Rembrandtish : (a) دیکھو Rembrandtesque

Rembrandtism : (n) ریم برانٹی طرز یا وضع ۔

Remeant : (n) [L. 'Remeantam.'] واپسی : رجوع : رجعت ۔

Remed /Remeid /Remead : (n) [L.'Remedium.'] (۱) علاج : چارہ : درماں : دوا ۔ (۲) دیکھو Remedy ۔

Remediable : (a) (طبیعیات) تدارک پذیر : علاج پذیر : قابل علاج : قابل اصلاح : لائق تلافی : درماں پذیری : چارہ پذیری : شفا پذیر ۔

Remediableness : (n) تدارک پذیری : درماں پذیری : علاج پذیری ۔

Remediably : (adv.) تدارک پذیری کے ساتھ : درماں پذیری کے طور پر ۔

Remedial : (a) [ad. L. 'Remedialis.'] اصلاحی : علاجی : تدارکی : درمانی : انسدادی ۔

Remedial instruction : (n) (نفسیات) علاجی تدریب : علاجی تربیت ۔

Remedial measure : (n) تدبیر تدارک : تدبیر درماں ۔

Remedially : (adv.) بہ طور درماں : بہ طور انسداد ۔

Remediless : (n) لا علاج : نا قابل علاج : نا قابل شفا ۔

Remedilessly : (adv.) لا علاج کے طور پر ۔

Remedilessness : (n) لا علاجیت : لا تدارکی ۔

Remedy : (n) [L.'Remedium.'] (۱) علاج : چارہ : درماں : دوا : دارو ۔ (۲) تدارک : تدبیر : تلافی : معالجہ : چارۂ کار : داد رسی : تداوی ۔ (۳) (قانون) مداوا : تلافی ۔ (۴) برداشت : ضبط : تحمل : رواداری ۔ (۵) (برطانوی اسکولوں میں) نصف تعطیل : آدھے دن کی چھٹی : تفریح کا وقت ۔ (۶) تھوڑی سی جگہ جس میں ڈھلے ہوئے سکوں کی نفاست اور وزن کو تبدیل کیا جاتا ھے ۔

Remedy : (v) [OFr. 'Remedier'.] (۱) علاج کرنا : تدارک کرنا : دوا دارو کرنا : معالجہ کرنا ۔ (۲) تدبیر کرنا : تلافی کرنا : چارہ کار کرنا : اصلاح حال کرنا : تدارک کرنا : مداوا کرنا ۔ (۳) دور کرنا : درست کرنا : ٹھیک کرنا : اچھا کرنا ۔ (۴) شفا دینا : صحت یاب کرنا ۔

Remelt : (v) دوبارہ پگھلانا : دوبارہ نرم کرنا ۔

Remember : (v) [OFr. 'Remembrer.'] (۱) یاد رکھنا : ذہن میں رکھنا : حافظہ میں رکھنا : یاد آنا : حفظ کرنا : حفظ ہونا : خیال میں رکھنا : نہ بھولنا ۔ (۲) تحفہ دینا : عطیہ دینا : انعام دینا : بخشش دینا ۔ (۳) دعا میں یاد رکھنا : دعائیں دینا ۔ (۴) آداب پہنچانا : سلام کہنا : دعا سلام کہنا یا پہنچانا ۔ (۵) یاد کرنا : نام لینا : ذکر کرنا : سوچنا : محفوظ کرنا ۔ (۶) یاد دلانا : یادگار قائم کرنا ۔

To be remembered : یاد آنا ۔

To remember oneself : (بدتمیزی اور غفلت کے بعد) سنبھل جانا : ہوش میں آنا ۔

Rememberable : (a) قابل یاد : یادگار : قابل لحاظ : قابل ذکر : یاد رکھنے کے لائق ۔

Rememberaly : (adv.) قابل ذکر طریقہ : یادگار کے طور پر ۔

Rememberer : (n) یاد کرنے والا : یاد آنے والا : ذکر کرنے والا ۔

**Remembrance : (n)** (۱)(نفسیات) یادداشت ۔ (۲) (نفسیات) تذکر : یاد ۔ (۳)(نفسیات) حافظہ ۔ (۴) یاد آوری ۔ (۵) یادگار: نشانی : یاد آور : ارمغاں: یادداشت ۔ (۶)(جمع میں) آداب : تسلیمات : سلام : دعا : درود و سلام : تحفہ ۔ (۷)تذکرہ : یاد : ذہن : حفظ ۔ (۸)قوت یادداشت : قوت حافظہ : حافظہ ۔ (۹) یاد دہانی : تنبیہ : تاکید ۔

To call to remembrance : یاد کرنا ۔

To have in remembrance : یاد رکھنا :یادداشت میں رکھنا: ذہن میں رکھنا ۔

To put in remembrance : یاد دلانا : یاد دہانی کرنا ۔

**Remembrancer : (n)** (۱)محصّل : سرکاری قرضے وصول کرنے والا اہل کار۔ (۲)محکمۂ خزانہ کے متعدد حکام کا نام ۔ (۳)یادگار: یاد دلانے والی چیز : یاد دہانی کرانے والا شخص یا شے ۔ (۴) لندن بلدیہ کا ایک افسر جس کا خاص کام پارلیمانی کمیٹیوں ، کاؤنسل اور ٹریزری بورڈ میں بلدیہ (کارپوریشن) کی نمائندگی کرنا ہے ۔ (۵) محضر نامہ : یاد داشت رجسٹر ۔

The kings(or queen's) remembrancer : شاہی محصّل ۔

**Remex : (n)** [L. f. 'Remus'.] شہ پر : شاہ پر : خاصۂ پر ۔

**Remicle : (n)** [L. 'Remiculum'.] چھوٹا شہ پر ۔

**Remiform : (n)** شہ پرنما : چپّو جیسا ۔

**Remigrant : (n)** مہاجر کی سابق جگہ پر واپسی ۔

**Remigrate : (n)** (۱) مکرر ہجرت کرنا : دوبارہ ہجرت کرنا ۔ (۲)ہجرت سے واپس لوٹنا (اصل مقام پر) دوبارہ کوچ کرنا ۔

**Remigration : (n)** (۱)دوبارہ ہجرت : مکرر ہجرت : ہجرت ثانی : ہجرت نو ۔ (۲) ہجرت سے واپسی : ہجرت سے مراجعت ۔

**Remijia : (n)** [L.] ایک امریکی درخت :جھاڑی ۔

**Remilitarization : (n)** فوج کی دوبارہ تسلیح : فوج کو دوبارہ مسلح کرنے کا عمل : باز تسلیح ۔

**Remilitarize : (v)** فوج کو دوبارہ مسلح کرنا ۔

**Remind : (v)** یاد دلانا : جتانا : یاد دہانی کرانا یا کرنا : متنبہ کرنا : یاد کرنا ۔

**Reminder : (n)** (۱)یاد دہانی :تاکید : تنبیہ :چتاؤنی : کوئی بھی چیز جس کے ذریعہ یا د دہانی کی جائے ۔ (۲)( طب) (جمع میں) آتشک کی ثانوی علامات ۔

**Remindful : (a)** (۱)محتاط : احتیاط پسند :احتیاط کرنے والا ۔ (۲)بے حد ذہین : ہوشیار ۔ (۳)یاد دہانی کرنے والا : یاد کرنے والا : یاد انگیز : یاد دہاں ۔ (۴)اثر ڈالنے والا ۔

**Remindingly : (adv.)** یاد دہانی کے طور پر : یاد دہانی کرتے ہوئے ۔

**Reminisce : (v)** (۱)(عامیانہ یا مزاح ) یاد کرنا : یاد تازہ کرنا یا ہونا ۔ (۲)یاد میں محو ہونا : یاد میں ڈوب جانا ۔

**Reminiscence : (n)** [Fr.'Reminiscence'.] (۱) یاد : ذکر : تذکرہ : یاد آوری ۔(۲)(فلسفہ) عقیدۂ تذکرہ : تحت شعوری حافظہ۔ (۳) نشانہ : علامت یاد : جھلک ۔ (۴) یاد داشت :قوت یاد آوری: حضور ذہن : قوت حافظہ ۔ (۵)(جمع میں) یاد داشت (تحریر) سوانح : وقائع : محاضرات : مشاہدات (کتابی صورت میں جمع کردہ) : گزرے ہوئے واقعہ کی یاد یا ذکر ۔

Doctrine of reminiscence : (فلسفہ) عقیدہ تذکرّ : تحت شعوری حافظہ ۔

Platonic doctrine of reminiscence: افلاطون کا نظریہ' تذکر کہ انسان کا علم اصل میں اس علم کے تازہ کرنے کا نام ہے جو ارواح کو عالم مثال میں حاصل ہوا تھا ۔

**Reminiscent : (a)** (۱) گزرے ہوئے واقعات یاد رکھنے والا : حافظہ دار : آگاہ : باخبر ۔ (۲)یاد انگیز : یاد آور : یاد دہاں : یاد دلانے والا : (کسی چیز کی) جھلک رکھنے والا : مشابہ ۔ (۳)متوجہ کرنے والا : معنی خیز : محرک خیال ۔

**Reminiscential : (a)** دیکھو Reminiscent

**Reminiscentially : (adv.)** یاد دہانی کے طور پر : یاد انگیزی کے ساتھ ۔

**Reminiscently : (adv.)** یاد انگیزانہ : یاد آورانہ : یاد دلاتے ہوئے ۔

**Reminiscer : (n)** یاد دلانے والا : یاد دہانی کرنے والا ۔

**Reminiscingly : (adv.)** دیکھو Reminiscently

**Remint : (n)** نیا سکہ بنانا : پھر ٹھپا کرنا (سکہ کو): قدیم سکوں کو ڈھال کر نئے سکے ضرب کرنا : دوبارہ سکہ بنانا ۔

**Remiped : (a)** [Fr. 'Remipede.'] چپوپا : غوطہ خور پیر رکھنے والا : چپو نما پاؤں والا ۔

**Remiped : (n)** غوطہ خور کیڑا : شناور جانور ۔

**Remise : (n) [Fr.]** (۱)بگھی خانہ : گاڑی خانہ : اڈے کی بگھی(کرائے کی) ۔ (۲) (شمشیر زنی) چوٹ : بچت ہول پہلا وار کرنے کے بعد ، دوسرا ہولا جو اپنے سنبھلنے کے لئے مارا جائے : اس قسم کا حملہ ۔ (۳) کمپا (چڑیوں کو پھنسانے کے لئے ) ۔

**Remise : (v)** (۱)(قانون) حوالے کرنا : ادا کرنا : ہاتھ سے دے دینا : رکھ دینا (مال یا حق) ۔ (۲) واپس کر دینا : لوٹا دینا : پہلی جگہ پر یا پہلی حیثیت میں رکھ دینا : دوبارہ رکھ دینا ۔ (۳)بدل دینا : تبدیل کر دینا : واپس بھیج دینا (پہلی جگہ پر ) ۔

**Remise (v)** (شمشیر زنی) ہولا پن : ضرب لگانا : وار کرنا ۔

**Remiss : (a) [L.'Remissur.']** (۱)بے پروا : غافل : فرض ناشناس : نکما : سست : بے حال: بے قید ۔ (۲)ناکارہ : بودا : کمزور: ڈھیلا: نرم ۔ (۳) ضعیف : علیل : شل : بے قابو : بے حِس ۔

**Remissibility : (n)** قابل عفو ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

**Remissible : (a) [L.'Remissibilis.']** قابل معافی : قابل در گذر : قابل اغماض : قابل عفو : بخشیدنی : گذشتنی : گذاشتنی ۔

**Remissibleness : (n)** دیکھو Remissibility

**Remissibly : (adv.)** قابل معافی کے طور پر ۔

**Remission : (a) [L.'Remissionem.']** (۱)عفو : مغفرت : آمرزش ۔ (۲) معافی : درگذر : دست برداری : واگذاری ۔ (۳)(قانون) تخفیف: رعایت: چھوٹ: معافی ۔ (۴)کوتاہی: کمی: تضعیف (اثر قوت وغیرہ کی)۔ (۵)ترسیل: تفویض : ترسیل زر ۔ (۶)(طب) زمانۂ خِفت۔ (۷)(طب) افاقہ : خفت : کمی : تخفیف (خصوصاً عارضی) ۔ (۸)(دینیات) عفو: بخشش ۔ (۹) اغماض : صرف نظر ۔ (۱۰)آزادی :رہائی : چھٹکارا: نجات ۔ (۱۱) مراجعت : واپسی : واپس بھیجنے کا عمل : لوٹا دینے کا عمل ۔

**Remission card : (n)** (سیاسیات) فرد معافی ۔

**Remission of revenue : (n)** (سیاسیات) معافی : چھوٹ (ٹیکس کی) ۔

**Remission Thursday : (n)** دیکھو Maundy Thursday

**Remissive : (a)** (۱) معاف کرنے والا : واگذاشت کرنے والا : درگزراں : عفو کناں : آمرزگار : آمرزش گر ۔(۲)بخشیدہ : آمرزیدہ ۔

**Remissively : (adv.)** درگزراں کی طرح : آمرز گار کے طور پر ۔

**Remissiveness : (n)** دیکھو Remission

**Remissly : (adv.)** سستی سے : غفلت سے : لاپرواہی سے ۔

**Remissness : (n)** غفلت : لاپرواہی : سستی : فرض ناشناسی ۔

**Remit : (v) [L.'Remittere.']** (۱) معاف کرنا : بخشنا : عفو کرنا ۔ (۲)رعایت کرنا : درگذر کر دینا : صرف نظر کرنا : معاف کرنا (قرض وغیرہ) ۔ (۳) گھٹانا : کم کرنا : کم ہونا : گھٹ جانا : سست پڑجانا : اعتدال پیدا کرنا : کم ہوتے جانا : تخفیف ہونا : دھیان ہو جانا : (غصہ ، درد، کوشش وغیرہ کا)۔ (۴) (فیصلہ کے لئے کسی حاکم کے) سپرد کرنا: حوالے کرنا : بھیجا جانا : تفویض ہونا (مقدمہ کا عدالت کے ماتحت) : عدالت کے ماتحت کو بھیجنا : رجوع کرنا : غور و خوض کے لئے بھیجنا : نظر ثانی کے لئے بھیجنا ۔ (۵)واپس بھیجنا : پلٹا دینا : لوٹا دینا : (پہلی حالت پر) : پیچھے ڈالنا ۔ (۶) زیر غور رکھنا: ملتوی کرنا ۔ (۷) (ڈاک وغیرہ سے) روپیہ بھیجنا: ارسال کرنا : بھیجا جانا ۔ (۸)پہنچانا : بھیجنا ۔ (۹)(کسی شخص کو) کسی کتاب کا حوالہ بتانا : حوالہ دینا ۔ (۱۰) ملتوی کرنا : موخرّ کرنا : تعویق میں ڈالنا : پس پشت ڈالنا ۔ (۱۱) (محنت سے) چھٹکارا دینا : چھٹکارا پانا : چھوڑ دینا : نجات پانا ۔

**Remit : (n)** غور و خوض کے لئے بھیجنا (معاملہ ، مقدمہ وغیرہ کو) : واپس بھیجنا : نظر ثانی کے لئے بھیجنا ۔

**Remitment : (n)** دیکھو Remit - (۲) (بذریعہ ڈاک) ارسال کردہ رقم ۔

**Remittable : (a)** قابل تفویض : سپردگی کے لائق ۔

**Remittal : (n)** دیکھو Remission

**Remittance : (n)** (۱)زر مرسلہ : رقم مرسلہ : رقم فرستادہ ۔ (۲)ترسیل زر : تحویل زر ۔ (۳) ذریعہ جس سے روپیہ بھیجا جائے۔

**Remittance man : (n)** مہاجر جس کا وطن کے روپے پر گزارا ہو : غیر ملک میں رہنے والا وہ شخص جس کے اخراجات کی تکمیل کے لئے اس کے گھر سے روپیہ بھیجا جائے ۔

**Remittee : (n)** مرسل الیہ : جس کو روپیہ بھیجا جائے : (روپیہ) پانے والا : وصول کنندہ ۔

**Remittent : (a) [L. 'Remittentem, Remittere.']** (مرض) گھٹتا بڑھتا ہوا ۔

**Remittent : (n)** (۱)(مرضیات) گھٹتا بڑھتا بخار : غیرّ لازمہ ۔ (۲)وہ جو روپیہ بھیجتا ھے : مرسل : بھیجنے والا ۔

**Remittent subtertain fever : (n)** (مرضیات) دائمی بخار ۔

**Remittently : (adv.)** گھٹتے بڑھتے ہوئے ۔

**Remitter : (n)** مرسل : بھیجنے والا : ارسال کنندہ ۔

**Remitter : (n)** (۱)(قانون) دست بردار : واگذاشت کرنے والا۔ (۲)نفاذ حق مُرجّع (یہ اصول یا عمل کہ اگر کوئی شخص ناقص حق کی بنا پر جائداد کا وارث ہوا تھا تو کسی دوسرے حق کی بنا پر جو پہلے کی نسبت مُرجّع یا فائق ھے ، اس کی وراثت مسلم ہو جائے گی) ۔ (۳) تحویل : تفویض : سپردگی(دوسری عدالت کو) ۔ (۴) بحالی : حق یابی : حق رسی ۔

**Remix : (v)** دوبارہ ملانا : آمیزش نو کرنا ۔

**Remnant : (n)** (۱) باقی ماندہ چیز : پس ماندہ شے : بقیہ : باقی ساقی : بچا کھچا ۔ (۲) قلیل باقی ماندہ چیز ، سامان تعداد وغیرہ ۔ (۳) باقی ماندہ نشان : نشان (سلف) : آثار باقیہ: بقیۃ السلف : باقی سراغ رفتگان ۔ (۴) پارہ : قطع: ٹکڑا (خاص کر تھان کا باقی ماندہ) : قلیل ترین جُز : مختصر ترین حصہ ۔

**Remnant/ -al : (a)** باقی ماندہ : بچا ہوا : بقیہ : پس ماندہ : بچا کھچا ۔

**Remobilization : (n)** (فوج) باز طلبی ۔

**Remodel : (n)** باز تشکیل ۔

**Remodel : (v)** پھر تشکیل کرنا : پھر بنانا : دوبارہ بنانا : پھر ڈالنا : تشکیل نو کرنا : نو وضع کرنا ۔

**Remodeler/Remodeller : (n)** تشکیل نو کرنے والا؛پھر سے ڈھالنے والا۔

**Remolade : (n) [Fr. 'Remolade, 'Remoulade.']** (۱)گھوڑے کو مالش کرنے کی ایک دوا ۔ (۲) ایک قسم کی چٹنی ۔

**Remold : (v)** دوبارہ ڈھالنا ۔

**Remonetization : (n)** باز زر قانونی : دوبارہ رواج : احتکار کے بعد بازار میں مال کی واپسی ۔

**Remonetize : (v)** (دھات وغیرہ)پھر سے زرقانونی بنانا : دوبارہ رائج کرنا : دوبارہ سکۂ رائجہ کی حیثیت دینا : احتکار کے بعد دوبارہ بازار میں لانا ۔

**Remonstrance : (n) [med .L.'Remonstrantia.']** (۱)تحریری یازبانی نمائندگی؛ تحریری یا زبانی احتجاج؛ مخالفت : اعتراض؛ ردو قدح : تعرض : (تاریخ) شکایت عامہ کا اظہار : سمجھانا بجھانا (سیاسیات) احتجاج ۔ (۲)کسی معاملے کی مخالفت کے اسباب و وجوہات پر مبنی نمائندگی خصوصاً وہ دستاویز جس میں مخالفت کے اسباب یا مطالبات بیان کئے گئے ہوں ۔ (۳) ثبوت : شاہد : اثبات : ردّ بیان۔ (۴)نمائش: نطق: بیان۔ (۵) ولندیزی آرمینیوں کی طرف سے ہالینڈ کی ریاستوں کو ۱۶۱۰ء میں پیش کیا جانے والا محضر نامہ یا اعتراض نامہ ۔

**The grand remonstrance :** انگلستان کے دارالعوام کی تاریخی عرضی جس میں بادشاہ کی شکایات درج تھیں : احتجاج عظیم ۔

**Remonstrant : (a) [med. L.'Remonstrantem.']** (۱)(عیسائی تاریخ) ولندیزی اصلاح شدہ کلیسا میں آرمینیوں کی جماعت سے متعلق ۔ (۲)اعتراض کرنے والا : معترض : ردو قدح کرنے والا ۔

**Remonstrant : (n)** (۱)(عیسائی تاریخ)آرمینیوں کی جماعت کار کن (ولندیزی اصلاح شدہ کلیسا میں) ۔ (۲)ثبوت پیش کرنے والا : سمجھانے والا : احتجاج کرنے والا ۔

**Remonstrantly : (adv.)** احتجاج کے طور پر : اعتراض کرتے ہوئے ۔

**Remonstrate : (v) [med .L.'Remonstrate,'Remonstratre.']** (۱)مخالفت میں کہنا : مخالفت کرنا : مخالفت میں وکالت کرنا ۔ (۲) دوبارہ ثابت کرنا : مخالفت میں دلائل بیان کرنا یا لانا ۔ (۳)اعتراض کرنا : حجت کرنا : دلیل کے ساتھ اعتراض کرنا؛ رد و قدح کرنا : سمجھانا بجھانا : تعرض کرنا ۔ (۴)ذکر کرنا : بیان کرنا : کہنا : اظہار کرنا : اعلان کرنا؛توجہ مبذول کرنا ۔ (۵)اعتراضاً کہنا : حجت پیش کرنا ۔

**Remonstration : (n)** اعتراض : احتجاج : رد و قدح ۔

**Remonstrative : (a)** افہام و تفہیم کا : معترضانہ : رد و قدح کا ۔

**Remonstratively : (adv.)** اعتراض کے طور پر : احتجاجاً ۔

**Remonstrator : (n)** اعتراض کرنے والا : احتجاج کرنے والا : معترض؛ افہام و تفہیم کرنے والا ۔

**Remonstratory : (a)** دیکھو **Remonstrant**

**Remontant : (a) [Fr. f. 'Remonter'.]** (گلاب) دوبارہ کھلنے والا : دوبارہ پھولنے والا ۔

Remontant : (n) وہ گھاس جو سال میں ایک سے زیادہ بار پھول دیتی ہو ؛ سدا بہار ؛ بارہ ماسی گلاب ؛ (نباتیات) باز گلہ ؛ باز صُعُودیا ۔

Remontoir : (n) [Fr. f. 'Remonter.'] (گھڑی سازی) وہ عنصر جو گھڑی کے پنڈولم کی حرکت کو ٹھیک اور متوازن رکھتا ھے ۔

Remora : (n) [L.] (۱)(سر)ماہی ایک قسم کی مچھلی جس کے بارے میں قدیم زمانے میں خیال کیا جاتا تھا کہ جہاز کو لپٹی رہتی ھے اور اسے چلنے سے روک دیتی ھے : (حیوانیات) مصّاص ماہی ۔ (۲)تاخیر کرنے والی چیز ۔ (۳)مانع ؛ رکاوٹ ؛ سدراہ ؛ روک ۔

Remorse : (n) [Late L.'Remorsus'] (۱)پشیمانی ؛ افسوس ؛ ندامت ؛ پریشانی ؛ خجالت ؛ پچھتاوا ؛ ملامت نفس ۔ (۲)رحم ؛ دل جوئی ؛ ہمدردی ؛ استعانت ۔

Remorseful : (a) افسوس ناک ؛ پشیمانی آمیز ؛ منفعل ؛ خجل ؛ پشیمان ۔

Remorsefully : (adv.) بطور افسوس؛ پشیمانی کے طور پر؛ خجالت سے۔

Remorseless : (a) بے رحم ؛ شقی القلب ؛ بے درد ؛ سخت دل ؛ سنگ دل ۔

Remorselessly : (adv.) سنگ دلی سے ؛ بے دردی کے ساتھ ۔

Remorselessness : (n) بے دردی ؛ سنگ دلی ؛ بے رحمی ؛ شقی القلبی ۔

Remorseness : (n) پشیمانی ؛ خجالت ؛ شرمندگی ؛ افسوس ۔

Remote : (a) [L. 'Remotus.'] (۱) دور ؛ بعید ؛ جدا ؛ الگ ؛ دور یا پرے کا ؛ بے تعلق ؛ بے واسطہ ؛ بیگانہ ؛ (نباتیات) بعید ؛ جدا ؛ الگ ۔ (۲) شاہراہ سے الگ ؛ درست ؛ الگ تھلگ ؛ دور اُفتادہ(گاؤں وغیرہ) ۔ (۳) خفیف ؛ دھندلا سا ؛ ذرا سا ؛ جزئی ؛ کم ؛ تھوڑا ؛ مختصر۔ (۴)دور کا (رشتہ دار) قریبی نہیں ؛ خارجی ؛ خارج ۔ (۵)غیر ابتدائی ؛ غیر اوائلی ۔ (۶)متحرک ؛ متحرک اعضا کا ۔

Remote cause : (n) (طبیعیات) علّتِ بعیدہ ۔

Remote control : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ)ضبط بعید ۔

Remote indication : (n) علامت بعید ؛ اشارۂ بعید ۔

Remote matter : (n) (منطق)قیاس مع الفارق کا مسئلہ ،قیاس منطقی ؛ صغریٰ اور کبریٰ سے نتیجہ نکالنے کا معاملہ ۔

Remotely : (adv.) دور کے رشتے سے ؛ دور کے واسطے سے ۔

Remoteness : (n) بُعد ؛ دوری ؛ دور افتادگی ۔

Remount : (n) (۱)(فوج)گھوڑوں کی نئی بھرتی ۔ (۲) نیا گھوڑا (جو منزل پر تیار ملے) ۔

Remount : (v) (۱)پھر سوار ہونا ؛ پھر چڑھنا ۔(۲)پہنچنا ؛ سلسلہ پہنچنا ۔(۳)کسی کو گھوڑے پر چڑھنے میں مدد دینا ؛ بدلنا ؛ جگہ لینا ۔(۴)اوپر جانا یا آنا ؛ چڑھنا ؛ (چیزوں کے متعلق) دوبارہ اٹھایا جانا ؛ پھر بلند کیا جانا ؛ دوبارہ آگے بڑھنا ۔ (۵)گھوڑے پر پھر سے سوار ہونا ۔ (۶)تفتیش میں پیچھے جانا ؛ مطالعہ میں پیچھے ہونا ۔ (۷)وقت پر پیچھے ہٹنا ؛ معین مدت میں پیچھے جانا ۔

Removability : (n) منقولہ یا لائق انتقال ہونے کی حالت یا کیفیت ؛ عزل پذیری ؛ منصرمیت ۔

Removable : (a) (خصوصاً)قابل برطرفی ؛ قابل تبادلہ ؛ قابل سبکدوشی ؛ قابل موقوفی ؛ لائق منتقلی ؛ عزل پذیری ؛ عارضی ۔

Removable : (n) آئر ستان کے مقامی منصرم ؛ عامل ؛ حاکم عدالت (ہنگامی) ۔

Removableness : (n) عزل پذیری ۔

Removably : (adv.) قابل انتقال کی طرح ؛ منصر مانہ ۔

Removal : (n) (۱) برطرفی ؛ منتقلی ؛ موقوفی ؛ معزولی ؛ اخراج ۔ (۲)ہٹانا؛ تغیر؛ تبدیل ؛ نقل مکان ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنے کا عمل ؛ خصوصاً تبدیلئ فطرت ۔

Removal of causes : (n) (۱) تعویق میں پڑے ہوئے مقدمات کی منتقلی (ریاست سے مرکزی عدالت کو) ۔ (۲)ایک مرکزی عدالت سے دوسری مرکزی عدالت میں مقدمات کی منتقلی ۔ (۳)مقدمات کی منتقلی ایک عدالت سے دوسری عدالت میں (سماعت یا بحث کے لئے)۔

Remove : (n) [f. the v.] (۱)ایک کھانا جو دوسرے کھانے کے بعد میز پر لگایا جائے ۔(۲)(مدرسہ میں) ترقی ؛ چڑھائی(جماعت کی)؛ بلندی ؛ مرحلہ ۔ (۳)بعض مدارس میں ایک خاص درجہ؛ جماعت ۔ (۴)نقل مکان ؛ ترک سکونت ؛ روانگی ؛ ایک شے کا ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنے کا عمل۔ (۵) فاصلہ ؛ فصل ؛ ٹپّا ۔ (۶) درجہ ؛ مرتبہ ؛ منزل ؛ واسطہ۔ (۷)ارتقا ؛ مرحلہ ؛ فاصلہ ؛ مسافت ۔ (۸)(گھوڑے کی) نعل زنی کا عمل۔

Remove : (v) [OFr. 'Remeuv-', 'Remouvoir'.] (۱) ہٹانا ؛ ہٹا لے جانا ؛ اٹھا دینا ؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ؛

نکال دینا ؛ برطرف کر دینا ؛ موقوف کر دینا ؛ معزول کرنا ؛ زبردستی ہٹانا ؛ بر طرف کرنا ۔ (۲)(ایک کھانا کے) بعد (دوسرے کھانے کا) ۔ (۳)سکونت بدلنا ؛ مقام بدلنا ؛ جگہ تبدیل کرنا ؛ مکان چھوڑنا ؛ منتقل ہونا ؛ حالات کا بدلنا ۔ (۴) بلند کرنا ؛ اونچا کرنا ؛ دور کرنا ؛ برطرف کرنا ۔ (۵)منتقل کرنا ؛ حرکت دینا ؛ کسی عہدے یا جگہ سے ہٹانا ؛ معزول کرنا ۔(٦)دور ہونا؛ ترغیب دینا ؛ غائب ہونا ۔ (۷)(کسی شخص کو) راستے سے ہٹانا ؛ قتل کرنا ؛ ہلاک کرنا ؛ مار ڈالنا ۔ (۸)دور ہٹانا (راستے سے)؛ کسی جگہ سے جانے پرمجبور کرنا ؛ جگہ چھوڑنے پر مجبور کرنا۔(۹)کسی جگہ سے رخصت ہونا، جانا ؛ کسی مقام سے حرکت کرنا ؛ نقل مکان کرنا ؛ ایک مکان کو چھوڑ کر دوسری جگہ جانا ۔

To remove furniture : (مکان بدلنے والوں کا) اسباب اٹھوانا (بطور پیشے کے) ۔

To remove mountains : پہاڑ اٹھانا ؛ اعجاز دکھانا ۔

Removed : (a) (۱)دور کا(رشتہ دار) ؛ (ہم خاندانی )دور کا ؛ بعید ؛ متفرق ؛ دور افتادہ ۔(۲) اٹھایا ہوا ؛ لیا ہوا ؛ معزول شدہ؛ ہٹایا ہوا ۔ (۳)علاحدہ کیا ہوا ؛ دور کیا ہوا ؛ الگ کیا ہوا ۔

Once,twice removed (cousin) : ایک دادا یا پردادا کی اولاد ؛ بنی اعمام ؛ جدی ؛ دور کے رشتے کے بھائی ؛ دو یا تین پشت دور کے ۔

Removedness : (n) دوری ؛ بُعد ۔

Remover : (n) (۱)اسباب کش ؛ وہ شخص جس کا پیشہ اسباب اٹھوانا ہو ؛ لے جانے والا ؛ ہٹانے والا ؛ خصوصاً فرنیچر اٹھوانے والا ۔ (۲)محلل ؛ وہ چیز جس میں کوئی دوسری چیز حل ہو جائے ؛ اثر کو زائل کرنے والا ۔

Remunerate : (v) [L.'Remunerat Remunerari'.] (۱)معاوضہ دینا ؛ عوض دینا ؛ بدلہ دینا ؛ اُجرت دینا ؛ صلہ دینا ؛ مزدوری دینا ؛ اجر دینا ؛ تلافی دینا ؛ تاوان دینا ؛ ادا کرنا ۔ (۲)بدل ہونا ؛ معاوضہ ہونا ۔

Remuneration : (n) صلہ ؛ انعام ؛ اجرت ؛ معاوضہ ؛ بدلہ ؛ بدل؛ پاداش ؛ عوض ؛ تاوان ؛ تلافی ۔

Remunerative : (a) (۱)اُجرت کا ؛ پر منفعت؛(معاشیات) سودمند ؛ نفع بخش ؛ مفید ۔ (۲)عوض دہندہ ؛ معاوضہ دہندہ ۔

Remunerative debt : (n) (معاشی)منافع آور قرضہ ؛ قرضہ پیدا آور ؛ سودی قرض ۔

Remuneratively : (adv.) بطور معاوضہ ؛ اُجرتاً ۔

Remunerativeness : (n) عوض ؛ معاوضہ ؛ نفع بخش ۔

Remuneratory : (a) دیکھو Remunerative

Remurmur : (v) (۱)(خصوصاً شاعری) ہر وقت غر غر کرنا ؛ سرسراہٹ کی آواز نکالنا ؛ غرغرانا ؛ گڑ گڑانا ؛ دوبارہ سرسرانا ؛ پھر بڑبڑانا ؛ پانی کا سرسر بہنا ۔

Ren : (n) (تشریح ، حیوانیات) گردہ ۔

Renaissance : (n) [Fr. f. 'Renaitre'.] (۱)نشاۃ الثانیہ ؛ احیاء العلوم ؛ تجدید ؛ تجدّد ؛علوم و فنون کے احیاء کا زمانہ (۱۴ ویں سے ۱٦ ویں صدی تک)جو یورپ کی جدید ترقیوں کا زمانہ تسلیم کیا جاتا ھے ۔ (۲)(کسی چیز کا) احیاء ؛ (تاریخ) دور احیاء العلوم ؛ نو بیداری ۔ (۳)جوانی اور طاقت کی بازیابی ؛ تازگی ؛ طراوٹ ؛ زندہ دلی ۔ (۴)جدیدیت کی تحریک ؛ جدید ادب ؛ جدید آرٹ ؛ دور احیاء العلوم کا طرز (آرٹ اور تعمیر میں ) ۔ (۵) ولادت نو؛ ولادت ثانی ؛ دوسرا جنم ۔

Renaissance : (a) نشاط الثانیہ چودھویں صدی سے سترھویں کا یا اُس سے متعلق یا اُس جیسا ۔

Renaissance architecture : (n) تعمیر و تزئین کا ایک طرز یا انداز جس کی ابتدا ۱۵ ویں صدی میں اٹلی میں ہوئی اور جو روم کے کلاسیکی طرز اور روایات کے مطالعہ پر مبنی ھے ۔

Renaissance furniture : (n) خصوصاً لکڑی کے سامان کا ایک طرز ۔

Renaissance lace : (n) ایک قسم کا فرانسیسی فیتا یا لیس ۔

Renal : (a) [Late L.'Renalis,.F.Ren.] گردے کا ؛ کُلیوی ؛ گردے کی جگہ میں ؛ گردوی ؛ کلُوی۔

Renal calculus : (n) سنگ گردہ ؛ گردے کی پتھری ۔

Renal clearance : (n) گردے کی صلاحیت منتقلی (یعنی وہ کسی چیز کو خون یا پیشاب میں کس طرح منتقل کر تا ھے) کی مقداری پیمائش ۔

Renal colic : (n) درد گردہ ۔

Renal sand : (n) ریگ گردہ ۔

Renal vein : (n) رگِ گردہ ۔

Rename : (v) نیا نام رکھنا ؛ دوبارہ نام رکھنا ؛ (کسی کو) نیا نام دینا ۔

Renanian : (a) فرانس کے ماہر لسانیات اور مورخ ارنیسٹ رینن (Ernest Renan) کا یا اس سے متعلق یا اس کے طرز یا خیالات کے مشابہ ۔

Renascence : دیکھو Renaissance

Renascency : (n) نیا جنم ؛ بعثت ثانی ؛ تجدید ۔

Renascent : (a) [L.'Renascentem'] باز تروتازگی ؛ نو مولود ؛ نو آفریدہ؛ دوبارہ زندہ ہونے والا ؛ جو نیا جنم لے رہا ہو ؛ جو پھر سے پیدا ہو رہا ہو ؛ دوبارہ طاقت ور ہونے والا ۔

Renaturation : (n) پہلی حالت پر واپسی ؛ حالت طبعی کی بحالی۔

Renature : (v) (کسی چیز کو)اصلی حالت پر لانا ؛ سابق حالت پر لانا ؛ حقیقی فطرت پر لوٹنا ۔

Rencontre : (n) [Fr. f. 'Rencontrer.'] مقابلہ ؛ مڈبھیڑ ؛ ٹکر ؛ تصادم ؛ جھڑپ ؛ آویزش ؛ معرکہ ؛ لڑائی ؛ جنگ ؛ جدال ؛ قتال ؛ یکیکی (ڈوئل)؛ اتفاقی ملاقات؛ سامنا؛ خصومت؛ مصاف۔

Rencounter : (n) [Fr. 'Rencontre'.] دیکھو Rencontre

Rend : (v) [OE.'Rendan'.] (۱)پھاڑ لینا ؛ پھاڑ دینا ؛ ؛ چھین لینا ؛ توڑ لینا ؛ نوچنا ؛ کھسوٹ لینا ۔ (۲)چیرنا ؛ دور کر دینا ؛ ٹکڑے ٹکڑے کر دینا ؛ پارہ پارہ کر دینا ؛ چاک کرنا ؛ ٹکڑے ہونا ۔ (۳)مروڑنا ؛ زور سے جھٹکا دینا ؛ جھٹکا دے کر چھین لینا ۔ (۴)(کپڑے کا) گھستے گھستے پھٹ جانا ؛ کثرت استعمال سے پھاڑ دینا ۔(۵)لکڑی کو چیر کر (خراد) بنانا ؛ لمبا پتلا ٹکڑا بنانا (درخت کا)؛ (تخت کی) پٹیاں چیرنا ؛ لکڑی کی چھال چھیلنا ؛ بڑنگے بنانا ۔ (۶)پھٹنا ؛ پھوٹنا ؛ اڑا دینا ؛ پھوڑنا ؛ تڑقنا ؛ چو رچور کردینا ؛ توڑ ڈالنا ؛ پھٹ پڑنا ۔ (۷)تقسیم کرنا ؛ زور سے پکڑنا ؛ کھینچ کر پھاڑنا ؛ بیچ سے پھاڑنا یا دو ٹکڑے کرنا ؛ زبردستی پھاڑنا ؛ غصے سے پھاڑ دینا یا ٹکڑے کردینا ۔ (۸)(گوشت یا نسیج کو) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ؛ تکا بوٹی کرنا ؛ کلیجہ چھلنی کرنا ۔ (۹)(قوم کو) تقسیم کرنا ؛ مختلف گروہوں میں تقسیم کر دینا ؛ اختلاف پیدا کرنا؛ غیر متحد کرنا ۔

To rap (or rive)and rend : چھین لینا ؛ چھین کر لے لینا ۔

To rend laths : (تخت کی)پٹیاں چیرنا ؛ بڑنگے بنانا ۔

To rend the air : (چیخ چیخ کر) آسمان سر پر اٹھانا ۔

To turn and rend one : (استعارتاً) یکایک گالیاں دینے لگنا ؛ برس پڑنا۔

Render : (n) ٹکڑے ٹکڑے کرنے والا ؛ چیرنے والا ؛ کھسوٹ لینے والا ؛ چھین لینے والا ۔

Render : (n) (۱)(قانون) لگان ؛ نذرانہ ؛ محصول بالجنس ؛ بیگار ؛ تاوان کی واپسی ۔ (۲)(تعمیرات) پہلی لپائی ؛ پہلا پلاسٹر۔

Render : (n) [OFr. 'Rendre'] (۱) دینا ؛ شکریہ ادا کرنا ؛ ادا کرنا ؛ جمع کرنا ؛ عوض میں دینا ؛ واپس دینا ؛ پھیر دینا ؛ واپس کرنا ؛ (قانون) لگان دینا ؛ محصول بالجنس دینا ؛ تاوان واپس کرنا؛ ٹیکس دینا ۔ (۲)حوالے کرنا ؛ نذر کرنا ؛ حاضر کرنا ؛ دینا؛ کرایہ دینا ۔ (۳)بجا لانا ؛ انجام دینا ؛ کرنا ؛ (تعریف ، اطاعت وغیرہ) ۔ (۴)پیش کرنا ؛ حساب داخل کرنا؛ بتانا ؛ سمجھانا ؛ وجہ بتانا ۔ (۵)چربہ اتارنا؛ نقشہ کھینچنا؛ تصویر کھینچنا؛ نقل کرنا ؛ بیان کرنا ؛دکھانا ؛ بنانا ؛ ادا کرنا ؛ ترجمہ کرنا ؛ دوسری زبان میں ادا کرنا ۔ (۶) بنا دینا ؛ بدل دینا ؛ کچھ سے کچھ کر دینا۔ (۷)چربی پگھلانا ؛ تا کر نکالنا؛ تا کر صاف کرنا ؛ (چربی وغیرہ )؛ تانا (چربی) ۔ (۸)صندلا کرنا ؛ پچارا پھیرنا ؛ لیپنا ؛ لپائی کرنا ۔ (۹)چھوڑ دینا ترک کر دینا؛ درگذر کرنا ؛ واگذار کرنا ؛ سبکدوش ہونا ؛ استعفیٰ دینا ۔ (۱۰) پارٹ کرنا (ڈرامہ میں)؛ کوئی کھیل کھیلنا؛ گانا (موسیقی) ؛ بجانا ۔ (۱۱)خریدار کو بل بھیجنا ؛ فیصلہ سنانا ۔ (۱۲) انعام دینا ؛ بخشش دینا ؛ صلہ دینا ؛ اجر دینا ۔ (۱۳) دوسروں کی خدمات کی قدر کرنا ؛ اعتراف کرنا ؛ خدمت کرنا ؛ دوسرے کی مدد کرنا ۔ (۱۴) فنکارانہ شکل دینا؛ فنکارانہ انداز میں رکھنا ؛ فنکارانہ طریقے سے پیش کرنا ؛ فنی ذرائع کو استعمال میں لانا ؛ فنی ذریعہ سے پیش کرنا ؛ ظاہر کرنا ۔ (۱۵)معاوضہ دینا ؛ عوض دینا ؛ صلہ دینا ؛ تلافی کرنا ۔ (۱۶) آسانی سے گزر جانا؛ آسانی سے دوڑنا۔ (۱۷)ازبر کرنا ؛ حفظ کرنا ؛ یاد کرنا ؛ تکرار کرنا ۔ (۱۸)خاص فطرت کا بنانا ؛ خاص صفت کا حامل ہونا یا بنانا ۔ (۱۹)منتقل کرنا ؛ خارج کرنا ؛ تبدیل کرنا ۔ (۲۰)(جہاز رانی) راستے سے الگ ہو جانا۔

Account rendered : پیش کردہ جو ہنوز ادا نہ ہوا ہو ۔

Render and set : (n) (تعمیرات) لپائی اور سفیدی ۔

Renderer : (n) شکریہ ادا کرنے والا ؛ واپس کرنے والا ؛حوالے کرنے والا؛ پیش کرنے والا ۔

Rendering : (n) (۱)پیش کرنے کا عمل ؛ پیشی ؛ چھوڑنے کا عمل ۔ (۲) نقش کاری ؛ شبیہ نگاری ؛ نقش کشی ۔

(۲)ترجمانی: ادا کردگی : ترجمہ : تفسیر : تشریح : توضیح: تعبیر: ترسیل: تعمیل: تکمیل ۔ (۳)صندلا کاری : پچارہ کاری : لپائی ۔ (۵)(جہاز رانی ) راستی سے علاحدگی : جر ثقیل سے علاحدگی۔(٦)چربی پگھلانا: تا کر صاف کرنا : چربی کی پگھلائی ۔

Rendering of service : (n) بجا آوریٔ خدمات ۔

Rendering plant : (n) پودا جس سے مصنوعی چربی ، گھی ، تیل اور روغنی مصنوعات تیار کی جاتی ہیں ۔

Rendering works : (n) دیکھو Rendering plant

Renderset : دیکھو Render and set

Rendezvous : (n) [Fr.] (۱)نشست گاہ : اجتماع گاہ : جلسہ گاہ : خصوصاً لشکرگاہ : مقام اجتماع : ملن گاہ (فوج) فوج یا بحری جہازوں یا طیاروں کے جمع ہونے کی جگہ(حملے کے پہلے یا بعد): اڈا ۔ (۲)زیارت گاہ مقدس مقام : وہ جگہ جہاں لوگ روایتی طور پر جمع ہوتے ہیں : تفریح گاہ ۔ (۳)مرجع : بیٹھک : اڈا : ملنے کی جگہ ۔(۳)موعد : جائے مقررہ : قرار گاہ ۔ (۵)(مقررہ مقام اور تاریخ پر ) میٹنگ : نشست : اجتماع ۔ (٦) سالانہ تفریحی اجتماع : سالانہ تجارتی اجتماع ۔

Rendezvous : (v) (۱) کسی جگہ پر جمع ہونا : باہم جمع ہونا : جائے مقررہ پر ملنا : کسی جگہ پر ملاقات کرنا ۔ (۲)مقررہ جگہ پر فوج یا جہاز کو جمع کرنا (اب امریکا)۔

Rendition : (n) [Fr.] (۱)جگہ یا شخص کو حوالے کرنا : تفویض ۔ (۲)ترجمہ : تفسیر : توضیح : تطبیق (اب امریکا)۔ (۳)(امریکا) واپس کی ہوئی رقم : واپس کردہ رقم ۔

Rendrock : (n) ایک قسم کا آتش گیر مادہ : چٹان توڑ : خارا شکن ڈائنمائیٹ ۔

Renegade : (n) (۱) (قانون)مفرور ۔ (۲) (دینیات) مرتد : تارک دین : خصوصاً عیسائی جو مسلمان ہو جائے ۔ (۳) بے وفا : بد عہد : غدار : خائن : برگشتہ : نمک حرام : اپنے گروہ کوچھوڑ کر دوسری طرف جا ملنے والا : جماعت یا اصول سے منحرف ہونے والا ۔

Renegade : (v) برگشتہ ہونا : مرتد ہونا : ترک دین کرنا : جماعت سے انحراف کرنے والا ۔

Renegade : (a) ملحد : مرتد : تارک دین : خائن جماعت یااصول سے منحرف ہونے والا : برگشتہ : بد عہد ۔

Renegado : (n) [med. L. 'Renegatus'.] دیکھو Renegade (n)

Renegado : (v) دیکھو Renegade (v)

Renegate : (n) [med. L. 'Renegatus.'] دیکھو Renegade

Renegation : (n) [f. L. 'Renegare.'] ارتداد : الحاد : برگشتگی : خروج (دین سے) ۔

Renege : (v) (۱) دست بردار ہونا : دست کش ہونا : ترک کر دینا : قطع تعلق کر لینا : الگ ہو جانا : چھوڑ بیٹھنا : بد عہدی کرنا ۔ (۲)سکیڑنا : سمیٹنا : اندر کھینچنا : سکڑنا: سمیٹنا ۔ (۲)انکار کرنا : واپس لینا : قبول نہ کرنا : رد کرنا: مسترد کرنا : کالعدم قرار دینا ۔ (۳)منسوخ کرنا : فسخ کرنا : تنسیخ کرنا ۔ (۵) فریب دینا : اغوا کرنا : اپنے قول پر عمل نہ کرنا: اپنی بات کی تکذیب کرنا : بات نہ ماننا ۔

Renege : (n) انکار : عدم قبول : ارتداد : منسوخی : تنسیخ ۔

Reneger : (n) انکار کرنے والا : مرتد : منسوخ کرنے والا ۔

Renegotiable : (a) دوبارہ بات چیت کے لائق: دوبارہ قابل گفت وشنید۔

Renegotiate : (v) دوبارہ بات چیت کرنا : دوبارہ گفتگو کرنا : پھر گفت وشنید کرنا : پھر مصالحت کی گفتگو کرنا ۔

Renegotiation : (n) دوبارہ گفتگو : دوبارہ بات چیت : دوبارہ گفت و شنید ۔

Renegotiator : (n) دوبارہ بات چیت شروع کرنے والا : دوبارہ گفت و شنید کرنے والا : پھر سے معاملہ کو حل کرنے کی کوشش کرنے والا ۔

Renegue : (v) [med. L. 'Renegare.'] (۱) انکار کرنا : منکر ہونا : ترک کرنا : مرتد ہونا : باغی ہونا ۔ (۲)(مقامی، امریکا) فسخ کرنا : منسوخ کرنا : رد کرنا : مسترد کرنا ۔

Renerve : (v) دوبارہ قوت پہنچانا : پھر تقویت دینا : مکرر طاقت دینا ۔

Renest : (v) دوبارہ گھونسلا بنانا :از سر نو آشیاں بنانا : پھر سے آشیانہ بنانا ۔

Renew : (v) (۱)نیا کرنا : تجدید کرنا : تازہ کرنا : احیاء کرنا : جان ڈالنا : روح پھونکنا : تجدید ہونا : ازسر نو زندگی بخشنا: کایا پلٹ دینا : زندہ کرنا یا ہونا : ہوش میں آنا: بیدار کرنا: بیدار ہونا ۔ (۲)مرمت کرنا: درست کردینا : بدل دینا ۔ (۳)پھر کرنے لگنا : دوبارہ شروع کرنا (وقفہ

کے بعد) از سر نو کرنا : پھر سے کرنا : مکرر ہونا : دُہرانا؛ بار بار کرنا یا ہونا ۔(۳) مطالبے کی تجدید کرنا : پکّا نیا کرنا ۔ (۵)تازہ ہونا : نیا ہوجانا : پھر آجانا (جوانی وغیرہ کا) ۔ (٦)روحانی طور پر نیا کرنا : تزکیۂ قلب کرنا : روحانی زندگی بخشنا یا پانا : ہدایت بخشنا یا پانا ۔ (۷) پھر سے حاصل کرنا (حقیقی طاقت ، جوانی وغیرہ)؛ پھر سے شروع کرنا ؛پھر سے جاری کرنا. (۸)پھر جمع کرنا؛ دوبارہ قائم کرنا؛ دوبارہ تشکیل دینا؛ پھر سے محترک کرنا : تعمیر نو کرنا ۔ (۹)نئے سرے سے دینا : نئی مدت کے لئے دینا (قرض وغیرہ) : پھر سے لینا؛ توسیع پانا ۔ (۱۰) پھر شروع کرنا : ازسر نو بسم اللہ کرنا : دوبارہ افتتاح کرنا ۔

Renewability : (n) قابل تجدید ہونے کی حالت یا کیفیت : نیا پن :جدت۔

Renewable : (a) (۱) تجدید پذیر؛ لائق تجدید : تجدید طلب ۔ (۲)مرمت طلب : درستی پذیر : لائق احیاء ۔

Renewably : (adv.) جدت کے طور پر : نیا ہونے کی طرح ۔

Renewal : (n) تجدید : تجدد : احیاء : تازہ سازی : کایا پلٹ : مرمت ۔

Renewedly : (adv.) نئے پن سے : جدت کے طور پر ۔

Renewedness : (n) جدت : نیا پن ۔

Renewer : (n) نیا کرنے والا : تازہ کرنے والا : ٹھیک کرنے والا : مرمت کرنے والا ۔

Rengas : (n) ایک قسم کا درخت جس سے روغن نکلتا ھے ۔

Rengma : (n) (۱) آسام کے پہاڑی لوگ : ریگما قبیلہ ۔ (۲) اس فرقہ کا کوئی فرد ۔

Rengue : (n) [Amer Sp.] فلپائن کا تیار کیا ہوا موٹا کپڑا ۔

Reni-: سابقہ به معنی گردہ جو بعض سائنسی اصطلاحات میں استعمال ہوتا ھے(جیسے Reni capsuler) ۔

Reni fleur : (n) [Fr.] مہك اور بو سے جنسی تسکین حاصل کرنے والا : سونگھ کر جنسی آسودگی حاصل کرنے والا ۔

Reniform : (n) گردہ شکل :کلوی ۔

Renig : (n) دیکھو Renaga

Renilla : (n) ایک قسم کا آبی پودا ۔

Renin : (n) [L.] پروٹین گُردہ : کلومین : رینن ۔

Renitency : (n) مزاحمت : مقاومت : رکاوٹ : مخالفت ۔

Renitent : (a) [Fr. 'Renitent.'] (۱)سخت : مضبوط : جسمانی طور پر مزاحمت کرنے والا ۔ (۲)رکاوٹ ڈالنے والا : مقاومت کرنے والا ۔

Rennet : (n) (۱) پنیرمایہ : پنیر جامن : بستہ شیر(جمایا ہوا دودھ) ۔ (۲)(حیوانیات) انفخہ : شکمہ : کوئی بھی چیز جس سے دودھ جمایا جائے ۔ (۳) (نباتیات) ایک قسم کا پودا ۔

Rennet : (n) [Fr. 'Reinette.'] ملکہ سیب : رینٹ : بڑے سائز کا فرانسیسی سیب ۔

Rennet bag : (n) (حیوانیات) شکمہ : معدۂ چہارم ۔

Rennet stomach : (n) (۱)دیکھو Rennet bag- (۲) انفخہ ۔

Rennet wort : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Rennin : (n) (کیمیا) جوہر پنیر مایہ : پنیر مایین : رینین ۔

Reno : - سابقہ به معنی گردہ ۔

Renominate : (v) دوبارہ نامزد کرنا : دوبارہ تجویز کرنا ۔

Renomination : (n) ازسرنو نامزدگی : دوبارہ نامزدگی ۔

Renounce : (n) [Fr. 'Renonce ,f. 'Renoncer.'] (تاش کا کھیل) بے رنگ کھیل : بدرنگ بازی ۔

Renounce : (v) [L. 'Renuntiare.'] (۱) ہاتھ اٹھا لینا : دست بردار ہو جانا (حق یا قبضے وغیرہ سے)؛ ہاتھ کھینچ لینا ۔ (۲)چھوڑدینا : ترک کر دینا : قطع تعلق کر لینا : الگ ہو جانا : چھوڑ بیٹھنا؛ غرض نہ رکھنا؛ دوستی ، رشتہ داری وغیرہ سے انکار کردینا : انکار کرنا : تردید کرنا : نامنظور کرنا : تسلیم نہ کرنا ۔ (۳)(قانون)دست بردار ہونا : لادعویٰ ہو جانا : مستعفی ہو جانا : فارغ خطی دینا (خصوصاً وراثت یا تولیت سے)۔ (۴)(تاش کا کھیل) بے رنگ چلنا : بے رنگ پتا کھیلنا (رنگ کا پتا نہ ہونے کا باعث) ۔ (۵) چھوڑ بیٹھنا : حوالے کر دینا : (عادت ، عمل وغیرہ) ترک کر دینا ۔(٦)چشم پوشی کرنا : صرف نظر کرنا ۔ (۷)اعلان کرنا : دعویٰ کرنا : ادّعا کرنا؛ اعلام کرنا۔

To renounce the world : دنیاوی زندگی یا عیش وآرام سے دست بردار ہونا : عیش پسندی کو ترک کر دینا : دنیا

سے کنارہ کشی اختیار کرنا : ترک علائق کرنا ۔

Renounceable : (a) کنارہ کشی اختیارکرنے کے لائق : قابل دست برداری : قابل قطع تعلقی ۔

Renouncement : (n) دست برداری : فارغ خطی : ترک علائقی : نفس کُشی : ترک : اعراض : انکار : لادعویٰ : چشم پوشی : صرف نظر ۔

Renouncer : (n) قطع تعلق کرنے والا : الگ ہو جانے والا : چھوڑ دینے والا: دست بردار : مستعفی : چشم پوش : صرف نظر کرنے والا ۔

Renovate : (v) [L. 'Renovat-, Renovare.'] نیا کر دینا : تازہ کرنا : تازہ دم کرنا : بحال کرنا : پھر سے بنا دینا : درست کر دینا: ازسرنو شروع کرنا : مجدداً آغاز کر نا : اصلاح کرنا : ٹھیک کرنا : مرمت کرنا : احیاء کرنا: جان ڈالنا یا ہونا ۔

Renovate : (a) ازسر نو شروع کیا ہوا : تازہ شدہ : نیا بنایا ہوا ۔

Renovation : (n) [L. 'Renovationem'.] (۱)تازہ سازی : نو سازی : تجدید : تعمیر : تجدد : تازہ دمی ۔ (۲)واپسی : بحالی : احیاء : تجدید ۔ (۳)(دینیات)درستی : اصلاح : تہذیب اخلاق : تجدید روح ۔

Renovator : (n) مجدد : درست کرنے والا : تازہ دم کرنے والا ۔

Renown : (n) [AFr. 'Renoun, 'Renun.'] (۱)شہرت : شہرہ : نام : نمود : امتیاز :معروفیت : معروفی ۔ (۲)ناموری : تعظیم : مشہور و معروف شخص : شہیر ۔

Of great (high, etc) renown : بہت زیادہ شہرت یافتہ ۔

Renowned : (a) [Fr. 'Renomme.'] مشہور : شہرت یافتہ :نامی : شہرۂ آفاق : نامدار : ممتاز ۔

Renownedly : (adv.) شہرت کے طور پر : نمو د کے طور پر : ناموری کے ساتھ ۔

Renownedness : (n) شہرت : شہیر :نام : ناموری : امتیاز ۔

Rensselaerite : (n) [f. name fo Gov. Stephen Van Rensselaer.'] (کان کنی) ایک قسم کی چکنی شفاف معدنی شے : ایک قسم کی طلق جو نیویارک اور کناڈا میں پائی جاتی ہے ۔

Rent : (n) [OFr. 'Rente.'] (۱) کرایا ، مکان وغیرہ (ماہانہ یا موقت) : اجارہ : استجارہ : منافع ۔ (۲) مالیہ : لگان : مالگذاری؛ (جمع میں زمین کی) ۔ (۳) کسی قوم کی مالیاتی آمدنی کا جز یا حصہ : پیداواری یونٹ کی آمدنی ۔ (۴) مشین کے استعمال کے لئے (حین مدت تك کے لئے) رقم کی ادائیگی ۔

Commercial rent : کرایا (مکان یا دکان وغیرہ کا) ۔

Economic (Recardian, true) rent : ممکن پیداوار کی سالانہ قیمت ۔

For rent : کرایا کے لئے : برائے اجارہ ۔

Rent : (n) (۱)شقاق : کھونچ : شگاف :چاك (کپڑے وغیرہ میں) ۔ (۲) دراڑ : درز : کٹاؤ (پہاڑ یا زمین میں) ۔ (۳)(کوئلہ ، معدنیات) درز : کٹاؤ ۔

Rent : (v) [OFr. 'Renter.'] : (۱)کرایہ ادا کرنا (زمین ، مکان وغیرہ کا) : کرائے پر لینا : پٹے پر لینا : پٹے پر دینا : اٹھانا (زمین وغیرہ کو مقررہ معاوضے پر) : کرایہ لگانا : مقررہ رقم پر دینا ۔ (۲) لگان عائد کرنا : جمع لگانا ۔ (۳) کرائے پر ہونا : کرائے پر لئے ہونا ۔ (۴) کرایہ پر حاصل کرنا : کرایہ کی چیز پر قبضہ حاصل کرنا : کرائے کی چیز پر قبضہ اور اس کے استعمال کی اجازت دینا ۔

Rent : (a) شگاف شدہ : پھٹا ہوا : پارہ پارہ : ٹکڑے ٹکڑے۔

Rent-charge / Rentcharge : (n) زرپٹہ : ضمنی لگان (جو مالك کے علاوہ کسی اور کو دیا جائے ) ۔

Rent-charger : (n) ضمنی لگان سے فائدہ حاصل کرنے والا : زرپٹہ وصول کرنے والا ۔

Rent control : (n) قانون کرایہ : قانون اجارہ ۔

Rent-free : (a) کرایہ کی ادائگی سے معافی : معافی کی : لاخراجی ۔

Rent free grant : (n) جاگیر ۔

Rent-roll : (n) فرد لگان : اجارہ نامہ :کرایہ نامہ :فہرست پٹہ داران یا کاشت کاران : جمع بندی : فرد مالگذاری : فرد آمدنی (بذریعہ لگان)۔

Rent-seck : (n) (قانون) ایك قسم کا اجارہ جس میں وثیقہ کے ذریعہ اجارہ مخصوص کردیا گیا ہو : ایك قسم کا اجارہ قرقی کی مشق کے بغیر ۔

Rent-service : (n) خدمت : بیگار (جو لگان کے عوض یا علاوہ پٹہ دار کو کرنی لازم ہو) ۔

Rent-table : (n) کثیر الاضلاعی میز : زیادہ پہلو والا میز ۔

Rentable : (a) کرائے کے لائق : جس کو کرایہ پر دیا جا سکتا ہو : قابل استجارہ : کرایہ پر اٹھنے والا ۔

Rentage : (n) دیکھو Rent

Rental : (n) (۱) اجارہ نامہ : کرایہ نامہ ۔ (۲) کرائے کی آمدنی : آمد جمع بندی : محاصل منافع ۔ (۳) کرایہ : زر لگان : زرمالیہ : مالگذاری ۔ (۴) (امریکا) کرایہ پر کتاب دینے سے حاصل شدہ رقم ۔ (۵) کرائے کا عمل ۔

Rental collection : (n) ذخیرۂ کتب (مفت لائبریری میں) جس سے روزانہ فیس ادا کر کے استفادہ کیا جاسکتا ھے ۔

Rental library : (n) کرایہ کی لائبریری : اجاری کتب خانہ : تجارتی کتب خانہ : تجارتی لائبریری : کتب خانہ جہاں کتابیں کرایہ پر ملتی ہیں ۔

Rente : (n) [Fr.] (فرانسیسی) منافع : آمدنی (خصوصاً تمسکات کے سود یا جائداد کے کرائے کی) : سالانہ آمدنی ۔

Rented : (a) مستاجرہ : پٹے کی : کرایہ کی (زمین ، مکان وغیرہ) ۔

Renten mark : (n) جرمن کی عارضی مالی یونٹ جو ۱۹۲۳ء میں بینک نوٹ کے اجرا کے لئے استعمال کیا گیا تھا ۔

Renter : (n) (۱)اجارہ دار : اجارہ دہندہ : کرایہ پر لگانے والا : کرایہ پر دینے والا : کرایہ وصول کرنے والا : کرایہ کی آمدنی وصول کرنے والا ۔ (۲) کرایہ پر مکان ، زمین وغیرہ لینے والا : کرایہ دار ۔

Renter : (v) [Fr. 'Renter'.] رفو کرنا : دیدہ ریزی کے ساتھ سینا : بہت ہی نفاست کے ساتھ سینا : عمدگی کے ساتھ لباس تیار کرنا ۔

Rentier : (n) [Fr. f. 'Rente'.] (۱)جسے کرایہ یا سود کی آمدنی ہو اور محنت نہ کرنی پڑے : منافع خور : صاحب املاک : صاحب جائداد ۔ (۲) کرایہ دہندہ : اجارہ دہندہ ۔

Renule : (n) [f. L. Ren + -ule.] (تشریح)علاحدہ گوشت میں سے ایک جس سے بعض جانور میں گردہ بنتا ھے ۔

Renumber : (n) دوبارہ نمبر لگانا : دوبارہ نمبر دینا : پھر سے نمبر دینا: نئے نشان لگانا : نئے نمبر ڈالنا ۔

Renunciant : (n) تارک دینا : دست بردار ہونے والا ۔

Renunciant : (a) دست بردار : لادعویٰ ۔

Renunciation : (n) [L. 'Renunciationem.'] (۱)دست کشی : چشم پوشی : قطع تعلقی : دست برداری : فارغ خطی : لادعویٰ نامہ ۔ (۲)ترک دینا : ترک علائق : نفس کشی ۔ (۳)ترک : واگذاری ۔ (۴)رد : مسترد ۔

Renunciative : (a) [ME.] دست بردار ہونے والا : دست کش ہونے والا: صرف نظر کرنے والا : نفس کشانہ : ترک کا : دست برداری کا ۔

Renunciatory : (a) دیکھو Renunciative

Renverse : (a) [Fr.] (نقابت) معکوس : معکوس شدہ : متضاد ۔

Reoccupy : (v) دوبارہ قبضہ کرنا : دوبارہ دخل کرنا ۔

Reoccur : (v) (۱)پھر سے واقع ہونا : پھر سے وقوع پذیر ہونا : دوبارہ پیش آنا : پھر دل میں آنا : دوبارہ خیال آنا : دوبارہ سوچنا ۔

Reoccurance : (n) وقوع ثانی : دوبارہ واقع ۔

Reodorization : (n) دوبارہ خوشبودار ہونے یا بنانے کا عمل ۔

Reodorize : (v) خوشبو تبدیل کرنا : دوبارہ خوشبو دار ہونا یا بنانا ۔

Reopen : (v) دوبارہ کھولنا : پھروا کرنا : باز کرنا : دوبارہ افتتاح کرنا : پھر شروع کرنا ۔

Reordain : (v) (کلیسا) دوبارہ مقرر کرنا (پادری کو) : دوبارہ مقدر کرنا ۔

Reorder : (n) دوبارہ حکم دینا : نیا حکم دینا : پھر سے حکم دینا : از سرنو منظم کرنا : نئے طور پر مرتب کرنا ۔

Reorganization : (n) تنظیم نو : ترتیب نو : تشکیل نو ۔

Reorganize : (v) پھر سے منظم کرنا : ازسرنو ترتیب دینا : تشکیل نو کرنا : دوبارہ تنظیم کرنا ۔

Reorganizer : (v) دوبارہ منظم کرنے والا : نئی ترتیب دینے والا ۔

Reorient : (v) (۱)دوبارہ مشرق رُخ بنانا (عمارت وغیرہ): سمت معلوم کرنا : محل وقوع معلوم کرنا ۔ (۲)(مجازاً) صحیح اور واضح سمت متعین کرنا ۔

Reorientate : (v) دیکھو Reorient

Reorientation : (n) دوبارہ ترتیب : باز مطابقت ۔

Rep : (n) (۱) شہرت : نیک نامی : مقبولیت ۔ (۲) دیکھو Reputation ۔

Rep : (بول چال) Representative کا مخفف ۔

Rep : (n) (۱)بدکار مرد: فاسق : فاجر: ہرزہ : بد اخلاق مرد (پہلے بدکار عورت کے لئے بھی مستعمل تھا) ۔ (۲)معمولی چیز: حقیر شے : خسیس ۔

Rep/Repp : (n) [Fr. 'Reps' of unknow origin.] موٹا اور کُھر درا کپڑا ۔

Rep : (۱)ذخیرہ : مخزن: خزانہ: گودام ۔ (۲) (بول چال) دیکھو Repertory ۔

Repack : (v) دوسرے برتن میں رکھنا : پھر سے باندھنا ۔

Repackage : (v) پہلے کی بہ نسبت زیادہ اور خوبصورتی کے ساتھ رکھنا : زیادہ بہتر طور پرباندھنا ۔

Repair : (n) [OFr. 'Repeire'.] مرجع : جماؤ کا مقام : پڑاؤ : اڈا : منڈلی : بیٹھک : مسکن : ٹھکانا : اجتماع گاہ ۔

Repair : (n) اصلاح : مرمت : درستگی : ترمیم : درست حالی : تعمیر : خوش نہاد : خوش وضع ۔

In bad repair : مرمت طلب ۔

In good repair : خوش وضع ۔

In repair : اچھی حالت میں : اصل حالت میں ۔

Out of repair : خراب حالت میں(اصلاح پذیر) ۔

Repair : (v) (کسی مقام پر) آمدورفت ہونا : لوگوں کا کثرت سے آنا جانا : جماؤ ہونا : عام طور پر بار بار جانا : جوق در جوق ہونا : زبردست بھیڑ ہونا ۔

Repair : (v) [OFr. 'Reparer.'] (۱)مرمت کرنا : گانٹھنا : درستی کرنا : پیوند پارہ کرنا : اصلاح کرنا : پیوند کاری کرنا : پیوند لگانا: نیا کرنا۔ (۲)تداری کرنا : تلافی کرنا : تدبیر کرنا: تعمیر کرنا: نقصان پورا کرنا ۔ (۳)علاج کرنا : ٹھیک کر دینا : پھر دینا یا اچھا کر دینا (زخم) ۔

Repairable : (a) مرمت پذیر : لائق اصلاح : قابل درستی : مرمت طلب ۔

Repairer : (n) مرمت کرنے والا : اصلاح کرنے والا :درست کرنے والا ۔

Repairman : (n) مرمت کرنے والا : (خصوصاً مستری) : مشین کی خرابی دور کرنے والا ۔

Repairship : (n) بحریہ کی معاون گاڑی جس سے بحری جہازوں کی مرمت کی جاتی ھے ۔

Repairshop : (n) مرمت کی دکان : کارخانہ : مرمت خانہ ۔

Repand : (a) [L.'Repandus.'] (نباتیات اور حیوانیات)لہر دار کنارے کا : کٹاؤ کے کنارے کا : لہر دار : لہریا : لہریلا : لہری حاشیہ دار : پُر شکن ۔

Reparability : (n) تلافی پذیر ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Reparable : (a) [L.'Reparabilis.'] (۱)تلافی پذیر : بدل پذیر : قابل تعمیر : اصلاح شدنی ۔(۲)مرمت طلب ۔

Reparably : (adv.) تلافی پذیری کے ساتھ : اصلاح کے طور پر ۔

Reparation : (n) [L. 'Reparationem.'] (۱) اصلاح : درستی : ترمیم : مرمت ۔(۲)(جمع میں) مرمت : داغ دوزی ۔ (۳)تاوان : معاوضہ: ڈنڈ: تلافی : ہرجانہ: عوض: کفارہ : بدلہ : بدل۔

Reparative : (a) اصلاحی : تلافی کُن : مصلحی : مصلح : ترمیمی : مرمت کُن : تعمیری ۔

Reparatory : (a) دیکھو Reparative

Repartee : (n) [Fr. 'Repartie.'] (۱)حاضر جوابی : برجستہ جواب : برجستہ جوابی : چست جواب ۔ (۲)بدیہہ گوئی : برجستہ گوئی: ظریفانہ جواب : ظرافت ۔

Repartee : (v) برجستہ جواب دینا ۔

Repartition : (n) نو تقسیم : دوبارہ تقسیم : تقسیم ثانی : نوسہیمی ۔

Repass : (v) [Fr. 'Repasser.'] (۱)پھر گزرنا : واپس ہونا : واپس میں گزرنا : (کسی ذریعہ سے) گزرنا :(کسی چیز پر سے) گزرنا : پھر جانا ۔ (۲) دوبارہ عبور کرنا :پھر پار کرنا ۔ (۳) (تجویز، بل وغیرہ کو) دوبارہ پاس کرنا : پھر منظور کرنا ۔

Repassage : (n) دوبارہ گزرنے کاعمل : واپسی : گزرنے کی آزادی ۔

Repassant : (a) (نقابت) مخالف سمت میں گزرنے والا یا گزارنے والا ۔

Repast : (n) [Late L. 'Repascere.'] (۱)کھانا (صبح وغیرہ کا) : خوراک ۔ (۲)غذا : کھانے کی چیز : بھوک : کھانا: غذا

خوری : اکل: وقت غذا خوری ۔

**Repatriate** : (v) [Late L. 'Repatriat, Repatriare.'] پھر سے وطن میں بسانا یا بسنا : وطن میں واپس لانا یا آنا : اپنے ملک میں واپس آنا : (کسی شخص کو) اپنے ملک میں واپس بھیجنا ۔

**Repatriation** : (n) (سیاسیات) وطن واپسی : دیس بلاوا : رجوع بہ وطن : اپنے ملک میں واپسی ۔

**Repay** : (v) [OFr. 'Repaier.'] (۱)(روپیہ) ادا کرنا : پھر دینا : چکا دینا : واپس دینا: اتار دینا : واپس کرنا ۔ (۲)بدلہ اتارنا: بدل کرنا : (احسان وغیرہ کا) بدلہ دینا : جواب دینا (بدسلوکی کا) ۔ (۳)جزا دینا : صلہ دینا : اجر دینا : معاوضہ دینا : عوض کرنا : تلافی کرنا : پاداش دینا ۔ (۴)ادائی کرنا ۔

**Repay** : (n) دیکھو Repayment

**Repayable** : (a) قابل ادائی : بدل پذیر : جزا پذیر ۔

**Repaying** : (a) منافع بخش : مفید : فائدہ مند : سود مند : منافع پذیر : نفع پذیر : جزاپذیر ۔

**Repayment** : (n) (۱)باز ادائی : ادائی : تلافی (روپیہ، قرض وغیرہ کی) واپسی ۔ (۲)جزا : بدلہ : عوض : صلہ ۔

**Repeal** : (n) [AFr. 'Repel'.] (۱)تنسیخ : تفسیخ : نسخ : انفساخ : باطل سازی ۔ (۲)(تاریخ) آئرستانی مطالبے کی بنا پر برطانیہ اور آئرلینڈ کے اتحاد (وفاق) کی تنسیخ ۔

**Repeal** : (v) [Afr. 'Repel(l)er.'] (۱)فسخ کرنا : منسوخ کرنا : تنسیخ کرنا: کالعدم کرنا : باطل کرنا : مسترد کرنا ۔ (۲)ترک کرنا : چھوڑ دینا : رہا کرنا ۔ (۳)طلب کرنا : واپس بلانا ۔

**Repealability** : (a) قابل تنسیخ ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

**Repealable** : (a) قابل تنسیخ : فسخ پذیر ۔

**Repealableness** : (n) دیکھو Repealability

**Repealer** : (n) (۱)منسوخ کرنے والا : خصوصاً وہ قانونی کاروائی جس کا مقصد پہلے قانون کو منسوخ کرنا ہو ۔ (۲)منسوخی کا حامی ۔ (۳)اُس سیاسی تحریک کا حامی جس کا مقصد برطانیہ اور آئرستان کے وفاق کی قانونی دفعات کو کالعدم قرار دینا تھا ۔

**Repealist** : (n) تنسیخ کا حامی (خصوصاً قانونی اقدامات) ۔

**Repeat** : (n) [f. the v.] (۱)تکرار : دہراؤ : اعادہ ۔ (۲)مکرر : علامت تکرار : (موسیقی) مکرر (وہ حصہ جو بار بار بجایا جائے) ۔ (۳) (تجارت) مال کا دوسرا چالان (بالکل پہلے کی طرح): اس طرح کے چالان بھیجنے کی فرمائش : چالان مکرر : دو چند شے ۔ (۴)باز گوئی : تجدید ۔ (۵)دھاگوں کی تعداد جو بنائی کے لئے ضروری ہوتی ہے ۔ (۶)ریڈیو پروگرام کی تکرار (اس پروگرام کو دہرانا جو ایک دفعہ ہو چکا ہے)۔

**Repeat** : (v) [L. 'Repetere.'] (۱) دہرانا : تکرار کرنا : اعادہ کرنا : رٹنا : رٹ لگانا : بار بار کہنا : ادا کرنا : پڑھ کر سنانا : نقل کرنا : نقل اتارنا : حفظ کرنا : زبانی سنانا : یکے بعد دیگرے پڑھنا یا کہنا : دوسروں کو بتانا ۔ (۲)ٹن ٹن کرنا (گھڑی کا) : گھنٹہ ختم ہونے پر متواتر بجنا ۔ (۳)متواتر فائر کرنا : کئی فائر کرنا: متواتر چلنا : چند ضربی ہونا۔ (۴)بار بار ہونا : پیہم ہونا : متوالی ہونا : تھوڑے تھوڑے وقفے سے ہونا ۔ (۵)پلٹ کر آنا: دوبارہ واقع ہونا۔ (۶)مکرر ہونا : دوبارہ نمودار ہونا : دوبارہ نمائش کرنا: دوبارہ موجود ہونا : دوبارہ پیدا کرنا ۔ (۷)دوبارہ رائے دینا یا پیش ہونا: دوبارہ انجام دینا : دوبارہ بنانا۔ (۸)دوبارہ تجربہ کرنا : دوبارہ مشق کرنا ۔ (۹)کسی انتخاب میں غیر قانونی طور پر بار بار ووٹ ڈالنا ۔ (۱۰)حلق تک ٹھونسنا ۔ (۱۱) اہم اعلان پر زور دینا (ریڈیو)۔

**Repeat key** : (n) (۱)مشینی کلید ۔ (۲)برقی ٹائپ رائٹر کی کلید ۔

**Repeat order** : (n) دیکھو Reorder

**Repeatability** : (n) لائق اعادہ ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

**Repeatable** : (a) لائق اعادہ : تکرار پذیر ۔

**Repeated** : (a) باربار دوہرایا ہوا : دوبارہ پیش کردہ : دوبارہ کیا ہوا ۔

**Repeatedly** : (adv.) بہ تکرار : بالتواتر : بار بار ۔

**Repeater** : (n) (۱)دوہرانے والا : بار بار کہنے والا یا کرنے والا : اعادہ کرنے والا : تکرار کرنے والا : پُرانی باتیں بیان کرنے والا : گزرے ہوئے واقعات دوہرانے والا ۔ (۲)(ساعت) ساعت دقّاقہ : جرسی گھڑی ۔ (۳)(تلغرافی) مدد چوکی : باز فرستندہ : ریپیٹر ۔ (۴)بار بار فائر کرنے والا (بندوق وغیرہ): (جہاز رانی)متواتر چلنے والا جہاز ۔ (۵)بار بار چلنے والا ۔ (۶) بار بار ووٹ دینے والا : بوگس ووٹ دینے والا ۔ (۷)(ریاضیات) دوری اعشاریہ : اعشاریہ مکرر ۔ (۸)بار بار جیل جانے والا ۔ (۹)بار بار ظاہر ہونے والا : بار بار سامنے آنے والا (خصوصاً تھیٹر وغیرہ کا اداکار) ۔ (۱۰)ایک ہی کلاس میں ایک سال سے

زیادہ رہنے والا طالب علم ۔

Repeating : (a) (۱)(ساعت)متواتر زن : جرسی ۔(۲)متواتر چلنے والا (جہاز) ۔ (۳)تکرار کرنے والا : مکرر ہونے والا : دوری : پے درپے : متواتر: پیہم : بار بار ۔ (۴)زاویہ پیما ۔ (۵)(ریاضیات) دوری ۔

Repeating back : (n) رنگ گیر کیمرہ ۔

Repeating circle :(n) زاویہ پیما ۔

Repeating decimal : (n) (ریاضیات)دوری اعشاریہ : اعشاریہ مکرر ۔

Repeating fire-arm : (n) متواتر زن اسلحہ (جس میں بارود وغیرہ استعمال ہوتی ہے) ۔

Repeating gun : (n) متواتر زن بندوق : تفنگ مسلسل ۔

Repeating instrument : (n) زاویہ پیما : زاویہ کو ناپنے والا ایک آلہ ۔

Repeating watch : (n) جرسی گھڑی : ساعت دقّاقہ۔

Repeating work : (n) (ساعت) جرسی پُرزے ۔

Repechage : (n) [Fr.] (کھیل کود) پہلے مقابلے کے شکست خوردہ کو سیمی فائنل میں پہنچنے کے لئے دوسرا موقع دینا ۔

Repel : (v) [L. 'Repellere.'] (۱) دھکیلنا : ہٹا دینا : پسپا کرنا : پیچھے ہٹانا : دفع کرنا : رد کرنا ۔ (۲)ناپسندیدہ ہونا : نا مطبوع ہونا : ناگوار ہونا : مکروہ ہونا : کراہت پیدا کرنا : تنفر کرنا : بیزار ہونا ۔ (۳) مخالفت کرنا : مقابلہ کرنا : ممانعت کرنا : روکنا : مزاحمت کرنا: دبا دینا : دبانا: انسداد کرنا ۔ (۴)خاموش کرنا : خفی کرنا : پوشیدہ کرنا : محدود کرنا : طبعی طور پر دبا دینا ۔ (۵)پلٹ پڑنا : الٹ پڑنا ۔

Repellance /Repellence : (n) (۱) طبع ۔ (۲) مکروہ ۔

Repellancy /Repellency : (n) (۱)(طبیعیات) دفع ۔ (۲)نفرت : تنفر : کراہت ۔ (۳)پسپائی ۔

Repellant : (a) [f. 'Repel(v)'.] (۱)دافع : مانع ۔ (۲)مکروہ : ناگوار : نا پسندیدہ ۔

Repellant : (n) (۱)(طبیعیات) دافع جراثیم :جراثیم کو دور کرنے والی شے : دافع جراثیم دوا ۔ (۲) جاذب محلول ۔

Repellent : (a) [L. 'Repellentem.'] (۱) دفع کرنے والی : دافع ۔ (۲) بیزاری کے ساتھ کرنے والا : سرد لہری کے ساتھ دفع کرنے والا ۔

Repellent : (n) (۱) دفع کرنے والی شے : دفع کرنے والی طاقت یا اثر ۔ (۲)کیڑوں کو ختم کرنے والی دوا ۔

Repellently : (adv.) مکروہ طریقے سے ۔

Repeller : (n) (۱)(طبیعیات) دافع ۔(۲)(عضویات) مکروہ ۔

Repellingly : (adv.) مکروہ طریقے سے :کراہت کے ساتھ ۔

Repent : (a) [L.'Repent, Repere.'] (نباتیات) زمین گیر : غلطاں : نیچے نیچے پھیلنے والا : (حیوانیات) رینگنے والا : پیٹ کے بل چلنے والا: بلاآواز چلنے والا ۔

Repent : (v) [F. 'Repanter.'] (۱) پشیماں ہونا : پچھتانا : نادم ہونا : کف افسوس ملنا : توبہ کرنا ۔ (۲)پشیمانی ظاہر کرنا : ندامت ظاہرکرنا: پچھلے اعمال کو چھوڑ دینا ۔

Repentance : (n) پشیمانی : انفعال : پچھتاوا : ندامت : توبہ ۔

Stool of repentance /Repentance -tool : اسکاتستانی گرجا میں رکھا ہوا وہ اسٹول جس پر بیٹھ کرتوبہ استغفار کیا جاتا ہے : اعتراف گناہ کا ٹیبل ۔

Repentant : (a) نادم : منفعل : پشیمان : توبہ کرنے والا ۔

Repentantly : (adv.) ندامت کے ساتھ : منفعلانہ ۔

Repenter : (n) پچھتانے والا : نادم ہونے والا : توبہ استغفار کرنے والا ۔

Repentingly : (adv.) ندامت کے ساتھ : پشیمانی کے طور پر۔

Repeople : (v) (۱) پھر سے آباد کرنا : دوبارہ معمور کرنا : نئے سرے سے بسنا ۔ (۲)دوبارہ جمع کرنا : دوبارہ ذخیرہ کرنا ۔

Repercussion : (n) [L. 'Repercussionem.'] (۱) صدائے بازگشت : گونج : گمک : ردعمل : بالواسطہ اثرات : عواقب : صدا ۔ (۲)برگشت : انعکاس : عمل متقابل : ردِ عمل ۔ (۳)(موسیقی) تکرار آواز : تکرار آہنگ ۔ (۴)باز گردانی : مراجعت : واپسی ۔ (۵) مکرر رائے شماری : رائے شماری (۶)جوابی ضرب : باز زنی : جوابی سیلان : مجازاً جوابی عمل ۔ (۷) (طب) تشخیص حمل : حاملہ عورت کی تشخیص اندام نہانی میں انگلی گھسا کر۔

Repercussive : (a) [F.'Repercussif.'] (۱)گونجتا ہوا : ردعمل پیدا کرنے والا ۔ (۲) منعکس ہونے کے طو ر پر ۔ (۳)بر

گشته : باز گشت ۔

Repercussively : (adv.) رد عمل پیدا کرتے ہوئے : باز گشت کے طور پر ۔

Repercussiveness : (n) رد عمل : گونج ۔

Reperforator : (n) وہ عنصر جو پیغام وصول کرتا اور ایک فیتے پر اُس کو نقش کرتا ھے جس کے بعد اُس پیغام کو منتقل کیا جا سکتا ھے ۔

Repertoire : (n) [L. 'Repertorium.'] (تھیٹر کی کمپنی یا تماشا والوں کے) تماشوں کا ذخیرہ جو وہ ہر وقت دکھا سکتے ہیں : مخزن نمائش : مجموعۂ تماشا : فہرست ڈرامہ ۔

Repertoire theatre : (n) (۱) ذخیرہ : مخزن : خزانہ : گودام : گنجینہ (خصوصاً معلومات کا) ۔ (۲)(ڈرامہ) مجموعہ : کچکول : مخزن تماشا ۔ (۳) ڈرامائی پیش کش یا نمائش جس میں ایک ہی کمپنی کی طرف سے مختلف ڈرامے دکھائے جائیں ۔(۴)اس قسم کا ڈراما پیش کرنے والی کمپنی ۔

Repertorium : (n) [L.] (۱) ظرف : برتن : جگہ : خانہ : گھر ۔ (۲) دیکھو Repository ۔

Repertory : (n) [f. prec.] دیکھو Repertoire theatre

Repertory company /- player : تھیٹر کمپنی : ڈرامے کا کردار : ڈرامے کا ادا کار ۔

Repertory theatre : تھیٹر جس کے ساتھ مستقل اداکاروں کی جماعت ہوتی ھے جو مخزن نمائش سے اداکاری کے جوہر دکھاتے ہیں ۔

Repetend : (n) [L. 'Repetendun.'] (ریاضی) متوالی : رقم متوالی : کسور اعشاریہ متوالی : جملہ متوالی : بار بار آنے والا جملہ : ترجیع بند کی بیت یا آخری مصرعہ : ترجیع بیت : صدائے تکرار شدہ ۔

Repetiteur : (n) [Fr.] موسیقاری کی تربیت دینے والا ۔

Repetition : (n) [OFr. 'Repetition'.] (۱) تکرار : اعادہ : دوہرائی : رٹائی : رٹ : باز گوئی : تجدید ۔ (۲) پڑھنا : رٹنا : سبق (جو حفظ کیا جائے) : ازبری : حفظ : ذکر ۔ (۳) (ہو بہو) نقل : مثنی : استرداد ۔ (۴) (باجے میں) سرعت نغمہ : سُر کی تیزی : تکرار المثنی ۔ (۵) مشق : تمرین : ریہرسل ۔ (۶)(اسکاٹی قانون) باز ادائی کا مطالبہ : واپسی کا مطالبہ : وصولی : بازیابی ۔ (۷) دہرایا ہوا جملہ یا محاورہ کا استعمال : ترجیع بند ۔

Repetition compulsion : (n) (نفسیات) تکراری اضطرار ۔

Repetitional : (a) تکراری : ترضیعی : بار بار آنے والا ۔

Repetitionary : (a) دیکھو Repetitional

Repetitious : (a) [L. 'Repetit'.] دیکھو Repetitional

Repetitiously : (adv.) تکراراً : ترجیع کے طور پر ۔

Repetitiousness : (n) تکرار : ترجیع ۔

Repetitive : (a) دیکھو Repetitional

Repetitively : (adv.) تکراراً : ترجیع کے طور پر ۔

Repetitiveness : (n) تکرار : ترجیع ۔

Rephotograph : (n) دوبارہ فوٹوگرافی ۔

Rephotograph : (v) پھر سے فوٹو لینا : ازسرنو فوٹوگرافی کرنا ۔

Rephrase : (v) دوبارہ الفاظ میں ادا کرنا : پھر بیان کرنا : پھر سے محاورہ استعمال کرنا ۔

Repiece : (v) پھر جوڑنا : پھر سے ملانا : باز پیوندی کرنا ۔

Repine : (v) (۱)غم کھانا : کڑھنا : ملول ہونا : رونا : جھینکنا : جھنجھلانا : پیچ و تاب کھانا : پریشان ہونا : نالہ کرنا : مکدر ہونا : آزردہ ہونا : شکایت کرنا ۔ (۲)غصہ دلانا : تنگ کرنا : رنجیدہ کرنا ۔(۳)بڑبڑانا : کڑکڑانا ۔

Repiner : (n) غم کھانے والا : ملول ہونے والا : پیچ و تاب کھانے والا : پریشان ہونے والا ۔

Repiningly : (adv.) جھینک جھینک کر : روتے جھینکتے ہوئے : پیچ وتاب کھاتے ہوئے ۔

Repique : (n) [Fr. 'Repie.'] (تاش) Piquet کے کھیل میں آغاز ہی میں صرف اپنی پتیوں میں تیس نمبر پانا : تیسا ۔

Repique : (v) (۱) تیسا جیتنا (دوسرے شخص سے) ۔ (۲)تیسا پانا ۔

Replace : (v) (۱)سابق حالت میں واپس لانا : پیچھے ہٹا دینا : مقام کے لحاظ سے پیچھے کر دینا : جابجا کرنا : سابق پوزیشن حاصل کر لینا ۔ (۲)کسی کی جگہ لے لینا : قائم مقام ہونا : جگہ پکڑنا : جانشین ہونا : کسی کی جگہ پر مقرر ہونا : بدل ہونا ۔ (۳)کسی کی جگہ پر مقرر کرنا : قائم مقام کرنا : کسی کی جگہ پُر کرنا ۔ (۴)کسی کو ہٹا کر یا نکال کر اس کی جگہ لے لینا ۔

Replaceability : (n) قائم مقامی : جانشینی ۔

Replaceable : (a) بدل پذیر : جس کا قائم مقام ہو سکے : جس کی جگہ پُر ہو سکے : قابل جانشینی ۔

Replaceable hydrogen : (n) (کیمیا)بدل پذیری ہائیڈروجن ۔

Replaced : (a) (۱)(بلور کے لئے مخصوص)جس کا ہر زاویہ ایک یا ایک سے زیادہ پہلوؤں سے تبدیل شدہ ہو : (۲) تبدیل شدہ ۔

Replaced part : (n) تبدیل شدہ پُرزے ۔

Replacement : (n) (۱)بدل :قائم مقامی : جانشینی : تبدل : تبدیل استبدال ۔ (۲) بلور کے زاویے کی تبدیلی (ایک یا زیادہ سطحوں کے ذریعہ)۔

Replacement cost : (n) صرف تبدیلی: ایک متعین جائدادکی کسی نئی چیز سے تبدیلی پر ہونے والا خرچ ۔

Replacement therapy : (n) علاج بالبدل : علاج جس میں کسی چیز (جیسے خون وغیرہ) کی کمی کو نئی چیز سے پورا کیا جاتا ہے ۔

Replacement vein : (n) (۱) عمارت وغیرہ کا زیریں حصہ : نچلی عمارت ۔ (۲) بنیاد : بنیادی حصہ ۔

Replacer : (n) تبدیل کرنے والا : جگہ پر رکھنے والا خصوصاً وہ مشین جو کار وغیرہ کو اٹھا کر سڑک پر رکھتی ہے ۔

Replant : (v) (۱)دوبارہ پودا (درخت) لگانا : دوبارہ کاشت کرنا : دوبارہ بونا ۔ (۲)(زمین پر) دوسرے پودے وغیرہ لگانا: نئی کاشت کرنا : نیا پودا لگانا ۔

Replantable : (a) دوبارہ پودا لگانے کے قابل : نئی کاشت کے قابل ۔

Replantation : (n) (۱)نئی کاشت : دوسری کاشت ۔ (۲)گرے ہوئے دانت کے جبڑے میں تنصیب ۔

Replay : (v) دوبارہ (میچ)کھیلنا۔

Replay : (n) دوبارہ کھیلا ہوا میچ : وہ میچ جسے دوبارہ کھیلا جائے: دوبارہ کھیل ۔

Replead : (v) دوبارہ وکالت کرنا: خصوصاً نیا قانونی نکتہ نکالنا : نئے انداز میں وکالت کرنا ۔

Repleader : (n) (۱) دوبارہ وکالت کرنے والا : دوسری قانونی وکالت ۔ (۲)دوبارہ وکالت کا اختیار(مقدموں کے خاتمے یا فیصلے کے بعد)۔

Repledge : (v) (اسکاتستانی قانون) دوسری عدالت کے دائرے سے اپنی عدالت کے دائرے میں منتقل کرنا ۔

Replegiate : (v) دیکھو Repledge

Replenish : (v) [OFr. 'Repleniss.'] (۱)لوگو ں یا جانوروں کو کسی جگہ میں بھر دینا : آدمیوں سے بھر دینا: دوبارہ بھر دینا: پُر کردینا : معمور کر دینا ۔ (۲)پوری طرح بھرنا : مکمل طور پر لیس کرنا ۔ (۳) پرورش کرنا : تیار کرنا : ذہنی یا روحانی تربیت دینا ۔ (۴)پھر بنانا : پھر تعمیر کرنا : تعمیر نو کرنا :نیا کرنا ۔ (۵)تبدیل کرنا : درست کرنا: بہتر بنانا: سابق حالت میں واپس ہونا۔ (۶)معمور ہونا : دوبارہ بھرنا ۔ (۷) تصویر سازی کا محلو ل ملانا۔

Replenished : (a) معمور : لبریز : پُر : بھرا ہوا : بھر پور ۔

Replenisher : (n) بھر دینے والا : معمور کرنے والا : تعمیر نو کرنے والا: خصوصاً وہ کیمیاوی محلول جو تصویر سازی کے کام آتا ہے ۔

Replenishment : (n) (۱) معموری : لبریزی : پُر ہونا ۔ (۲)نئی بہم رسانی۔

Replete : (a) [L.'Repletus.'] (۱)بھرا ہوا : معمور : پُر ۔(۲)ٹھساٹھس بھرا ہوا : سیر : شکم سیر ۔ (۳) پوری طرح بھرا ہوا : لبریز ۔ (۴)مکمل : پورا : پُر :کُل :تمام ۔ (۵)موٹا :فربہ : جسیم ۔

Replete : (v) (۱)ٹھسا ٹھس بھرنا : شکم سیر ہونا : پوری طرح بھرنا ۔ (۲)موٹا ہونا : فربہ ہونا ۔ (۳)بھرنا : معمور کرنا : پُر کرنا ۔

Repleteness : (n) معموری: شکم سیری ۔

Repletion : (n) [late L. 'Repletionem.'] (۱)شکم سیری : حلق تک ٹھونسنے کا عمل : ضرورت سے زیادہ کھانے کا عمل : بسیار خوری ۔ (۲)(طب) امتلائے دموی : غلبۂ خون : پُر خونی : زیادتیٔ خون ۔ (۳) تشفی : اطمینان: تکمیل : تکمیل خواہش : تکمیل ضرورت ۔(۴)معموری : پُر ہونا ۔

Repleviable : (a) (قانون)ضمانت پر رہائی کے لائق : لائق ضمانت۔

Replevin : (n) [AFr. 'Replevin.'] (۱)(قانون)واگذاشت قرقی(جو ضمانت دینے پر ہوتی ہے) ۔ (۲)پروانۂ واگذاشت قرقی ۔ (۳)واگذاشت قرقی کا مقدمہ ۔

**Replevin : (v)** (۱) (قانون) قرقی سے واگذاشت کرنا ۔ (۲)ضمانت دینا ؛ ضمانت کے لئے پیش کرنا ۔ (۳)واگذاشت قرقی کے ذریعہ(مال یا جانور) حاصل کرنا ۔

**Replevin bond : (n)** (قانون) ضمانت واگذاشت قرقی ۔

**Replevisable : (a)** دیکھو Repleviable

**Replevisor : (n)** (قانون) واگذاشت قرقی کرانے والا ؛ مدعی ۔

**Replevy : (n)** دیکھو Replevin

**Replevy : (v) [OE. 'Replevier.']** (قانون) (امریکا) دیکھو Replevin

**Repliant : (n)** جواب دینے والا ۔

**Replica : (n) [It.]** (۱) نقش ثانی ؛ چربہ ۔ (۲)نقل ؛ نقل عین ؛ ہو بہو نقل ۔ (۳)تصویر ، نقش وغیرہ کا مثنی (جو مصور نے خود بنایا ہوا) ۔

**Replicate : (v)** (موسیقی) سُر جو دئے ہوئے سُر سے ایک یا زیادہ سرگم (Octave) اوپر یا نیچے ہو ۔

**Replicate : (a) [L.'Replicatus, Replicare.']** (۱)(نباتیات) برگشتہ ؛ پشتہ ؛ تہ ۔ (۲)(حشریات)(پَر وغیرہ ) تہ دار ؛ برگشتہ ؛ مڑنے والا ۔

**Replicate : (v) [L. 'Replicate, Replicare.']** (۱) جواب دینا ؛ جواب میں کہنا ؛ جواباً کہنا ۔ (۲)دہرانا ؛دوبارہ کرنا ؛ دوبارہ پیش کرنا ۔ (۳) موڑنا ؛ تہ کرنا ؛ لپیٹنا ۔

**Replicatile : (a)** (نباتیات) مڑا ہوا ؛ پیچاں ۔

**Replication : (n) [L. 'Replicationem'.]** (۱)جواب ؛ پاسخ ؛ ردکلام ؛ جواب الجواب ۔ (۲) تہ ؛ لپیٹ ؛ پیچ ۔(۳)(قانون) مدعاعلیہ کی عذرداری کا مدعی کی طرف سے جواب (وکالت کی اصطلاح میں تیسرا قدم) ۔ (۴) نقل ۔ (۵)انعکاس صوت ؛ گونج ۔ (٦) (نباتیاتِ) برگشتگی ۔ (۷) (حیاتیات) سَوادِ سالمات ۔

**Replier : (n)** جواب دینے والا ؛ وہ جو جواب دیتا ھے ؛ جواب دہندہ ۔

**Replum : (n) [L.'Replum'.]** (نباتیات) فاصلِ ثمر ؛ ریپلم ۔

**Replume : (v)** (۱)پر لگانا ؛ پَر سے آراستہ کرنا ۔(۲)چھوٹا طرّہ لگانا۔ (۳) چونچ سے (پروں کو) ٹھیک کرنا ؛ سنوارنا ؛ کریز کرنا؛ کریال کرنا ۔

**Reply : (n)** (۱)جواب ؛ تحریری یا زبانی جواب ؛ ردعمل ؛جوابی عمل ؛ رد کلام ؛ جواب الجواب ؛ پاسخ ۔ (۲)(قانون) مقدمہ میں وکیل کی آخری تقریر یا بیان ؛ مد عاعلیہ کے بیان کے جواب میں مدعی کا وکالتاً بیان ؛ جوابی بیان ۔ (۳)(موسیقی) نغماتی جواب ؛ نغمہ میں جواب ۔

**Reply : (v) [OFr. 'Replier.']** (۱)جواب دینا ؛ تحریر یا زبانی جواب دینا ؛ جواب میں کہنا یا کرنا ۔ (۲)ردعمل ظاہر کرنا ؛ رد کلام کرنا ؛ خصوصاً بندوق کے فائر کا جواب دینا ۔ (۳)آواز کو پلٹنا ؛ صدائے باز گشت ہونا ۔ (۴)جواب الجواب دینا ۔ (۵)(قانون) مدعاعلیہ کا جواب دینا ؛ مدعاعلیہ کے جواب میں کہنا ؛ نیز مقدمہ میں آخری تقریر کرنا یابیان دینا ۔ (٦)واپس کرنا؛ صدائے باز گشت ہونا ۔

**Reply brief : (n)** (قانون)جوابی خلاصہ ؛جوابی بحث ؛ جوابی وکالت ۔

**Reply card / -postal card : (n)** جوابی کارڈ ؛ جوابی پوسٹ کارڈ ۔

**Reply coupon : (n)** جوابی کوپن ؛ ڈاک خانے کا جوابی کوپن ؛ وہ کوپن جو ایک ملک کے ڈاک خانے سے خریدا جاتا ھے اور دوسرے ملک میں جوابی ڈاک ٹکٹ کے طور پر استعمال کرنے کے لئے تبدیل کیا جاتا ھے ۔

**Reply-envelope : (n)** جوابی لفاف ؛ تجارتی جوابی لفافہ ۔

**Reply paid : (n)** جوابی تار ۔

**Reply-paid card : (n)** جوابی پوسٹ کارڈ ؛ دوہرا پوسٹ کارڈ ۔

**Reply paid telegram : (n)** جوابی ٹیلی گرام ؛ جوابی تار ۔

**Repondez s'il vous plait (R.S.V.P.) :** براہ کرم جواب دیجئے ۔

**Repone : (v) [L.'Reponere.']** (۱)(مجازاً قانون)سابق مقام پر پہنچنا یا پہنچا ؛ پہلا مرتبہ یا حیثیت حاصل کرنا خصوصاً وزیر کی حیثیت سے سابق مرتبہ حاصل کرنا۔(۲)قانونی حیثیت حاصل کرنا یا ہونا ۔ (۳) خصوصاً کسی مقدمہ کوپھر سے شروع کرانے کے لئے قانونی حیثیت حاصل کرنا ۔

**Report : (n) [OFr. 'Roport' -Report.']** (۱)افواہ ؛ مصنوعی بیان ؛ جعلی بیان ؛ مزعومہ بیان ؛ غیر مستند خبر ۔ (۲)عزت؛ شہرت؛ نامورى؛ نیک نامی؛ بدنامی ۔ (۳)روداد ؛ رپورٹ؛ تحقیقاتی روداد ؛ تحقیقاتی نتیجہ ؛ باضابطہ بیان ۔ (۴)(پارلیمانی) بل کی روداد(جو ایوان میں متعلقہ کمیٹی کی طرف سے پیش کی جائے) ۔ (۵)بیان ؛ بیان محض ؛ رسمی بیان ؛ سرکاری بیان (جس میں کسی

شخص یا جماعت کے فیصلوں یا سفارشات کی اطلاع بہم پہنچائی گئی ہو) ۔ (٦)(قانون) کیفیت : فیصلہ ۔ (٧)(کسی کاروائی کی) روداد : مکمل جائزہ ۔ (٨)زوردار آواز خصوصاً بندوق کے فائر کی آواز : دھماکا : دھماکا خیزآواز ۔ (٩)ذکر :چرچا ۔ (١٠)رپورٹ (اخبار کی یا اخبار کے لئے): خبر: اطلاع: صدا ۔ (١١)گذارش : شرح : تفصیل : گذارش نامہ ۔

To make report : رپورٹ کرنا :روداد بیان کرنا ۔

Report : (v) [L. 'Reportare.'] (١) آکر حال سنانا : روداد بیان کرنا : خبر سنانا : خبر لانا : خبر دینا : اطلاع دینا : شرح بیان کرنا : نقل کرنا ۔ (٢)کسی واقعے کے متعلق باضابطہ بیان دینا یا اطلاع دینا : جرم یا غفلت کی خبر دینا(افسر کو) رپورٹ کرنا ۔ (٣)حاضری یا واپسی کی اطلاع دینا : حاضر ہونا : حاضری دینا (جیسے report oneself) : حاضر خدمت ہونا ۔ (٣)(اخبار کے لئے)ساری کاروائی یا اس کا خلاصہ قلم بند کرنا : رپورٹ لکھنا (اخبار وغیرہ کے) رپورٹر کی حیثیت سے کام کرنا ۔ (٥)واقعے کی روداد لکھنا یا لکھ بھیجنا : تحقیق کی رپورٹ پیش کرنا ۔ (٦)معاملے کے متعلق رائے ظاہر کرنا یا بھیجنا (اچھی یا بُری) ۔ (٧)معرفی کرنا: تشہیر کرنا : اپنی عزت کو بڑھانا : اپنی تعریف کرنا ۔ (٨)حاکم :عہدہ دار کو کسی کے آنے یا کسی جگہ ہونے کی اطلاع دینا ۔ (١٠)(کسی شخص یا کسی چیز کی) رپورٹ پیش کرنا : کسی کی روداد بیان کرنا : کسی چیزکی روداد بیان کرنا: (دستاویز مرتب کرنا) ۔

It is reported : کہا جاتا ھے : سناگیا ھے : بیان کیا گیا ھے ۔

To move to report progress : دارالعلوم میں بحث ختم کرنے کی تجویز پیش کرنا (اکثر رکاوٹ پیدا کرنے کی غرض سے) ۔

To report progress: یہ بیان کرنا کہ اب تک کیا کیا ہو چکا ھے ۔

Report book : (n) روداد نامہ ۔

Report card : (n) طلبہ کے متعلق والدین یا گارجین کو پیش کیا جانے والا اطلاع نامہ ۔

Report stage : (n) (دارالعلوم) وہ موقع جب کمیٹی کی رپوٹ کے بعد کسی قانون کے مسودے پر بحث کا وقت آجائے ۔

Reportable : (a) قابل اطلاع : رپورٹ کے قابل : قابل گذارش ۔

Reportage : (n) رپورتاژ ۔

Reported speech : (n) منقول : قول یا تقریر ۔

Reportedly : (adv.) رپورٹ کے مطابق : نیک نامی یا بدنامی کے طور پر ۔

Reporter : (n) [OFr. 'Reporteur.'] (١) رپورٹر : نامہ نگار : خبر نگار : روداد نویس : خبر دینے والا : اطلاع بہم پہنچانے والا: خبر گذار ۔ (٢)قانونی کاروائی کی رپورٹ قلم بند کرنے والا ۔ (٣) (تقریر ، بحث و مباحثہ : جلسہ کی کاروائی وغیرہ کی) رپورٹ اخبار کو دینے والا ۔ (٣)ریڈیو یا ٹیلی ویژن پروگرام پر خبر نشر کرنے والا ۔ (٥)شارح : مفسر : حاشیہ نویس ۔

Reporting : (n) رائے نگاری : روداد نویسی : نامہ نگاری ۔

Reportorial : (a) (١)(خصوصاً امریکا) نامہ نگار : رپوٹر یا روداد نویس کا یا اُس سے متعلق ۔ (٢)نامہ نگار کی طرح : وابستہ بہ خبر نگار ۔

Reportorially : (adv.) خبر نگاری کے طو رپر : نامہ نگاری کے طور پر ۔

Reports : (n) خبریں : اطلاعات ۔

Law reports : (قانون) قانونی فیصلے ۔

Reposal : (n) (بھروسا : اعتماد) کرنے کا عمل : استقرار ۔

Repose : (n) [Fr. 'Repos.'] (١)عارضی آرام : آرام : سکون :اطمینان : فراغت: راحت : خاموشی : نیند : استراحت : آسائش : طمانیت : ٹھہراؤ : دل جمعی ۔ (٢) (کلیسا) موت : وفات (بزرگ کی) : انتقال ۔ (٣)سکون کی کیفیت یا اثر (فنون لطیفہ میں) : موزونیت : ہم آہنگی : ہمواری : تناسب : توافق ۔(٣)(حرکات وسکنات میں) رکھ رکھاؤ : اطمینان: متانت: ہمواری ۔ (٥)(سخت محنت ، مشقت ، مصیبت کے بعد) سکون : راحت : استراحت ۔ (٦)(طباعت)بہت زیادہ پرچھائیں ۔ (٧)(طباعت)توافق : تناسب : ہم آہنگ (تعداد یا رنگ کی ) ۔ (٨)خاموشی : تعطل :سکون۔ (٩) اعتماد : بھروسا ۔ (١٠) تفریح : آرام : دل بہلاوا : سستانا ۔ (١١)آرام ، سکون کی حالت یا جگہ ۔

Altar of repose : قربان گاہ جس میں عیسائیوں کی ایک رسم ادا کی جاتی ھے ۔

Angle of repose : دوسطحوں کے درمیان کا سب سے بڑا زاویہ ۔

Repository : (n) [L.'Repositorium.'] (۱)ظرف : برتن : جگہ : رکھنے کی جگہ :خانہ : گھر : اسٹور ۔ (۲)عجائب خانہ : میوزیم: گودام : مال خانہ : خزانہ : مخزن : ذخیرۂ اشیا کا مقام : ڈپو ۔ (۳)مقبرہ : مدفن : قبر: قربان گاہ ۔ (۴) محرم راز : معتمد : رازدار ۔ (۵) وہ جگہ جہاں کوئی چیز فروخت کے لئے رکھی جاتی ہے : شوروم : نمائش گاہ : دوکان : نیلام گھر : نیلام گاہ ۔ (۶)معتبر آدمی : مطمئن شخص ۔

Repossess : (v) (۱)پھر حاصل کرنا : قبضہ میں رکھنا : دوبارہ ملکیت حاصل کرنا : دوبارہ مالك ہونا ۔ (۲)(اسکاتستانی) پھر بحال کرنا : متعین کرنا : قبضے میں کرنا ۔

Repossession : (n) بازیابی : قبضہ ثانی : ملکیت ۔

Repossessor : (n) دوبارہ قبضہ کرنے والا : پھر سے مالك بننے والا ۔

Repot : (v) پودے کو ایك برتن سے دوسرے برتن میں تبدیل کرنا : گملا بدلنا : پودے کو چھوٹے گملے سے بڑے گملے میں لگانا ۔

Repoussage : (n) دھات کو الٹی طرف سے پیٹ کر منقش کرنے یا خوب صورت بنانے کا فن یا عمل : منبت کاری : برجستہ کاری ۔

Repousse : (a) (دھات) اُبھرا ہوا (آرائشی کام) : برجستہ : ابھرواں (آرائشی کام) ۔

Repousse : (n) [Fr.] اُبھرا ہوا آرائشی کام (جو ایك طرف ہتھوڑی سے کوٹنے سے دوسرے طرف ابھر آتا ھے) : منبت کاری ۔

Repousse work : (n) (آرٹ) منبت کاری : برجستہ کاری ۔

Reppe chemistry : (n) صنعتی کیمیا کا ایك شعبہ ۔

Repped : (a) ریپ (Rep) کی سی سطح رکھنے والا : کھردری سطح والا ۔

Reprehend : (v) [L.'Reprehenere.'] سرزنش کرنا : ملامت کرنا : تبینہ کرنا : توبیخ کرنا : الزام دینا : شرمسار کرنا : عیب نمائی کرنا : عیب جوئی کرنا ۔

Reprehender : (n) ملامت کرنے والا : سرزنش کرنے والا :عیب نمائی کرنے والا ۔

Reprehensibility : (n) قابل ملامت ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Reprehensible : (a) [Late L. 'Reprehensibilis.'] قابل ملامت : لائق سرزنش : قابل الزام : توبیخ کے لائق ۔

Reprehensibleness : (n) دیکھو Reprehensibility

To take repose /-seek - : آرام کرنا : سکون کرنا : اطمینان حاصل کرنا : استراحت کرنا ۔

Repose : (v) [L. 'Repos-, Reponere.'] (۱)(اعتماد ، بھروسا وغیرہ) بحال کرنا : اعتماد قائم کرنا : بھروسا قائم کرنا : بھروسا رکھنا : اعتماد کرنا ۔ (۲) دوسرے کے انتظام میں (کچھ) چھوڑنا یا رکھنا ۔

Repos : (v) [Fr. 'Reposer'.] (۱) آرام کرنا : استراحت کرنا : سستانا : آرام لینا : سکون حاصل کرنا ۔ (۲)(تکیے سے) سر ٹکانا: سہارا لینا ۔ (۳)آرام پہنچانا :آسائش دینا : تازہ دم کر دینا ۔ (۴)لیٹنا : لیٹا ہوا ۔ (۵) مبنی ہونا : منحصر ہونا ۔ (۶)(حافظے وغیرہ میں) کسی خیال کا دیر تك قائم رہنا۔ (۷)مصیبت ، تکلیف وغیرہ سے چھٹکارا حاصل کرنا : اطمینان حاصل کرنا : طمانیت محسوس کرنا ۔ (۸)بیٹھ کر یا لیٹ کر یا سکون یا آرام حاصل کرنا : ہمیشہ کے لئے سکون اختیار کرنا (موت): خاموش پڑے رہنا: چپ چاپ پڑے رہنا : ساکت ہونا ۔

Reposed : (a) آسودہ : مسکون :حرکت : انتشار وغیرہ سے آزاد ۔

Reposedness : (n) اطمینان : سکون : آرام ۔

Reposeful : (a) اطمینان بخش : پرُسکون : آسودہ: ساکت : ہم آہنگ : ہموار : خاموشی : آرام بخش ۔

Reposefully : (adv.) پُر سکون انداز سے : اطمینان بخش کے طور پر : اطمینان سے رکھ رکھاؤ کے ساتھ : آرام کے ساتھ ۔

Reposefulness : (n) سکون : اطمینان : طمانیت ۔

Reposing room : (n) عزاخانہ : تعزیت گاہ : ماتم کدہ : وہ کمرہ جہاں میت رکھی جاتی ھے اور سوگوار آکر دیکھتے ہیں ۔

Reposit : (v) [f. L. 'Reposit,Reponere.'] (۱)جمع کرنا : اکٹھا کرنا : ذخیرہ کرنا : انبار کرنا ۔ (۲)دیکھو Replace ۔

Reposition : (n) [Late L. 'Repositonem.'] (۱)(جراحی)اصلی حالت بحال کرنے کے لئے آپریشن : بدل یا قائم مقامی : اصلی حالت کی بحالی ۔ (۲)بدل (کسی چیز کا) : تبدیل شے ۔ (۳)ذخیرہ کرنے، اکٹھا کرنے یا جمع کرنے کا عمل: ذخیرہ: انبار ۔

Reposition : (v) حالت بدلنا : کسی حالت کو بدل دینا : اصلی حالت کو بدل دینا : بدل دینا ۔

Repositor : (n) تعویض کنندہ : بدلنے والا آلہ : وہ آلہ جس کے ذریعہ ایك عضو کو دوسرے عضو سے بدل دیتے ہیں ۔

**Reprehensibly : (adv.)** قابل الزام یا قابل ملامت کے طور پر ۔

**Reprehension : (n)** [L. 'Reprehensionem.'] ملامت : سرزنش : تنبیہ : توبیخ ۔

**Reprehensive : (a)** ملامت کرنے والا : سرزنش کرنے والا : سرزنش آمیز : ملامت آمیز ۔

**Reprehensively : (adv.)** سرزنش آمیز طور پر : ملامت آمیزی کے ساتھ : عیب جوئی کے ساتھ ۔

**Reprehensory : (a)** دیکھو Reprehensive

**Represent : (v)** [L. 'Repre sentare.'] (۱) بیان کرنا : نقشہ کھینچنا : تصویر کھینچنا :چربہ اُتارنا : خاکہ کھینچنا : تصور باندھنا : نقشہ ذہن میں قائم کرنا : شبیہ ، مانند یا مثل ہونا ۔ (۲)صورت حال سمجھنا یا سمجھانا : کسی کے سامنے واضح طور پر امر واقعی کو رکھنا : صریحاً بیان کرنا ۔ (۳)ظاہر کرنا : دکھانا یا پیش کرنا (کسی خاص شکل یا رنگ میں) : نقاشی کرنا : صریحاً واضح کرنا : فن کارانہ طور سے پیش کرنا ۔ (۴) کھیلنا : سوانگ کرکے دکھانا : ادا کاری کرنا : ایکٹ کرنا ۔ (۵)علامت ہونا : نشان ہونا : مجسمہ ہونا : مطابق ہونا : نمود ہونا ۔ (۶)قائم مقام ہونا : وکیل ہونا : نمائندہ ہونا (خصوصاً پارلیمنٹ میں) : ترجمان ہونا ۔ (۷)کسی چیز کی جگہ لینا: کسی چیز کا بدل ہونا۔ (۸)نمود ہونا : آدرش ہونا۔ (۹)احتجاج کرنا : مخالفت کرنا ۔(۱۰)بدلنا :منتقل کرنا : بدل ہونا۔

**Represent : (v)** دوبارہ پیش کرنا : ازسرنو پیش کرنا ۔

**Representable : (a)** نمائندہ ہونے کی صلاحیت : قابل نمائندگی : پیش کرنے کے لائق ۔

**Representant : (n)** [Fr. 'Repre'sentant'.] (۱) نمائندہ : نمائندگی کرنے والی جماعت ۔ (۲) دیکھو Representative .

**Representation : (n)** [L. 'Representationem.'] (۱) نقشہ : خاکہ : تصویر : نقاشی (شخص یا چیز کی) ۔ (۲)بیان : ادّعا : توضیح بیان : عرض حال : امرواقعی ۔ (۳)وکالت : نمائندہ (طبیعیات) تعبیر ۔ (۴) (نفسیات) استحضار (سیاسیات) عرضداشت ۔ (۵)مشابہت : شباہت : ہو بہو نقل : شبیہ ۔ (۶)پیش کش : ڈرامائی پیش کشی : حیرت انگیز کاروائی : اداکاری ۔ (۷)احتجاج : رد و قدح: اعتراض : افہام : تفہیم :گلہ : شکوہ : تنبیہ ۔ (۸)قبول وراثت(وارث متوفی کی بجائے):(قانون) اختیار وراثت۔ (۹)پارلیمنٹ میں نمائندگی : خصوصاً پارلیمنٹ کی پوزیشن ، اصول اور طریقے ۔ (۱۰)تصور : تصوری عمل: ذہن میں کوئی خاص خیال یا تصور قائم کرنے کا عمل ۔ (۱۱) بدل ۔ (۱۲)(بیمہ کرتے وقت)خطروں کا خصوصی بیان ۔

**Right of representation :** دادا کی وارثت کا حق انتقال کئے ہوئے بڑے پسر کے لڑکے کو اپنے چھوٹے چچا کی موجودگی میں ۔

**Representation : (n)** دوبارہ پیش کش : ازسر نو پیش کش ۔

**Representational : (a)** (۱) نمائندہ : نمائندگی پر مبنی : نمائندگی کی طرح ۔ (۲)تصوری : نمائشی : نمائش یا تصور کا ۔ (۳)استحضاریت کے اصول کا یا اُس پر مبنی ۔

**Representationism /Representationalism : (n)** (۱) استحضاریت ۔ (۲)دیکھو Representative .

**Representationist : (n)** استحضاریت کا حامی یا معتقد ۔

**Representationist : (n)** فنونِ نمائشی کا حامی یا اُس کا برتنے والا ۔

**Representative : (a)** [med. L. 'Representativus.'] (۱) نمائندہ : نمائندگی کرنے والی (جماعت) ۔ (۲) نیابتی ۔ (۳) عامل : نشان دینے والا: پتا بتانے والا : رہنما ۔ (۴)بیان کرنے والا، واضح کرنے والا ۔ (۵) نمونہ : مثال : علامت : کسی نوع یا جنس کے نمونے یا مثل کا کام دینے والا : عجیب وغریب : نادر۔ (۶) نمائندگی سے متعلق : نمائندگی پر مبنی ۔ (۷) پیش کرنے والا : کوئی چیز جس کے ذریعہ سے کوئی دوسری چیز پیش کی جائے : تصوری : ذہنی نمائندگی سے متعلق ۔ (۸)عوام کے منتخب نمائندوں پر یا اُن پر مبنی طرز حکومت کا ۔ (۹) اصول استحضاریت کا یا اُس سے متعلق ۔ (۱۰)تبدیلی سے متعلق ۔

**Representative : (n)** (۱) نمائندہ : نمائندگی کرنے والی جماعت ۔ (۲)کسی فرد یا شے جو افراد یا اشیا کی نمائندگی کرتی ہو : نمونہ : مثالی : مجسمہ : شبیہ ۔ (۳)قسم : وضع : حالت ۔ (۴) نمائندہ : وکیل : ایجنٹ : قائم مقام : وارث ۔ (۵)(کسی پارلیمنٹ ، اسمبلی وغیرہ کا )رکن : وکیل : سرکاری نمائندہ: قانونی نمائندہ : حکومت کا نائب ۔

**House of representatives :** ایوان نمائندگان ۔

**Representative arts : (n)** فنونِ نمائشی ۔

**Representative-at-large : (n)** امریکی ایوان نمائندگان کا وہ ممبر جو پوری ریاست کا منتخب نمائندہ ہوتا ھے ، کسی ایک ضلع یا حلقے کا نہیں ۔

Representative democracy : (n) عوامی جمہوریت : انتخابی جمہوریت ۔

Representative firm : (n) (معاشیات) معیاری کارخانہ ۔

Representative fraction : (n) وہ نقشہ جس میں انچ ، فٹ وغیرہ کسر میں ظاہر کئے گئے ہوں ۔

Representative group : (n) (سماجیات) نیا بتی گروہ ۔

Representative legislature : (n) برطانوی نو آبادیاتی ایوان قانون ساز جس کے نصف ممبر نو آبادیوں کے نمائندے ہوتے ہیں ۔

Representative mony : (n) (معاشیات) نیا بتی زر ۔

Representative peer : (n) (۱)(برطانیہ) ہاؤس آف لارڈ میں طبقۂ اُمراء کا رکن ۔ (۲) اسکاٹ لینڈ کی پارلیمنٹ کے امیر نمائندوں کے منتخب کردہ سولہ نواب یا کاؤنٹ میں سے کوئی ایک ۔

Representative theory : (n) دیکھو Representationism

Representatively : (adv.) نمائندگی کے طور پر ۔

Representativeness : (n) نمائندگی ۔

Representator : (n) نمائندگی کرنے والا : نیا بت کرنے والا ۔

Representee : (n) پارلیمانی نمائندہ ۔

Representer : (n) دیکھو Representator

Representment : (n) دیکھو Representation

Repress : (v) [L. 'Repress-, 'Reprimere.'] (۱)روکنا : باز رکھنا : ضبط کرنا : فرد کرنا : دبانا : دبا دینا : ابھرنے نہ دینا : انسداد کردینا : قابو میں رکھنا : زبردستی روک دینا : کچل دینا ۔ (۲)محدود کرنا : سبک کرنا : تسکین دینا : پیچھے سے موڑنا : اپنے اختیار میں کرنا ۔ (۳)کسی چیز کی (خصوصاً خون کی) روانی بند کرنا یا روک دینا : زخم سے خون کے بہنے کو بند کرنا : خاص علاج کے ذریعہ روکنا : اچھا کرنا :صحت یاب کرنا ۔ (۴) مغلوب کرنا : ماتحت کرنا : ماتحت بنانا : خاموش کرنا : تابع رکھنا ۔ (۵)شعور سے باہر کرنا : دبا دینا ۔ (۶)اظہار کرنا : روکنا (جذبات ،خیالات ، احساسات وغیرہ کی) : باز رکھنا (ترقی اور سرگرمی وغیرہ سے) ۔ (۷)(نفسیات) بُھلا دینا (تکلیف دہ یادوں کو) ۔

Repress : (n) اینٹ کو توڑنے یا دبانے والی مشین ۔

Repress : (v) دوبارہ دبانا (اینٹ وغیرہ کو) ۔

Repressed : (a) (۱)دبایا ہوا : روکا ہوا ۔ (۲)دباؤ یا انسداد سے متاثر ۔

Repressed inflation : (n) وہ حالت جس میں براہ راست اقتصادی اختیارات کو افراط زر روکنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے ۔

Repressed wish : (n) (نفسیات) باز داشتہ آرزو: دبائی ہوئی خواہش۔

Represser : (n) دبانے والا : روکنے والا : انسداد کرنے والا : باز رکھنے والا : تابع کرنے والا ۔

Repression : (n) [L. 'Repressionem.'] (۱)(سیاسیات)جبرو تشدد ۔ (۲)(نفسیات) ضبط : احتباس : جذبات کو دبا نا ۔ (۳)انسداد : روک : دباؤ ۔ (۴)محدود : کنٹرول ۔ (۵)دفاع خودی کا عمل ۔ (۶)خیال یا تجربہ (جسے شعور سے لاشعور میں منتقل کر دیا جائے ) ۔

Repressive : (a) انسدادی : جبری : انضباطی ۔

Repressively : (adv.) جبراً : انسداداً : جبری طور پر : زبردستی کے ساتھ ۔

Repressiveness : (n) انسداد : جبرو تشدد ۔

Repressor : (n) دیکھو Represser

Repressure : (v) دوبارہ دباؤ ڈالنا : پھر سے زور لگانا : زور دار ہونا : پھر سے دباؤ بڑھنا ۔

Reprice : (v) نئی قیمت مقرر کرنا : نئی قیمت دینا ۔

Reprieve : (n) [f.The v.] (۱) قتل کا التوا یا موقوفی ۔ (۲)مہلت : وقفہ ۔ (۳)سزائے قتل کو سزائے قید میں بدلے جانے کا حکم نامہ ۔ (۳) (قانون) تعویق : التوا : (حکم) تخفیف سزا : بخشش ۔ (۵)تالیق مجازات ۔ (۶) وقتی فرار : وقتی آسائش ۔ (۷) وقتی ہر طرفی کا حکم یا وارنٹ ۔ (۸)فطری یا غیر فطری موت سے فراغت۔ (۹) آفات ناگہانی: مصیبت سے عارضی چھٹکارا یا فراغت ۔

Reprieve : (v) [AF. 'Repris'.] (۱)(مجرم کے ) قتل کو ملتوی کرنا یا موقوف کرنا : (مجازاً) مہلت دینا : وقت دینا ۔

Reprimand : (n) [Fr. 'Reprimande'.] سرزنش : ملامت : تنبیہ : توبیخ : طعن : الزام : اُلاہنا ۔

**Reprimand : (v) [Fr. 'Reprimander.']** : سر زنش کرنا : ملامت کرنا : تنبیہ کرنا : الزام دینا : ملزم گرداننا : سختی کے ساتھ تنبیہ کرنا۔

**Reprint : (n)** (۱)طبع ثانی : دوبارہ چھپائی : تازہ چھپائی :نئی چھپائی کسی چھپی ہوئی چیز کو دوبارہ چھاپنا : چھپا ہوا متن: متن جس میں کوئی تبدیلی نہ کی گئی ہو : دوبارہ چھپا ہوا مضمون یا کتاب کا نسخہ۔ (۲)خصوصاً ڈاک ٹکٹ کی دوبارہ چھپائی۔ (۳)مطبوعہ شے جسے نقل کرکے دوبارہ چھاپا جائے : مطبوعہ کاپی جس سے دوبارہ کاپی چھاپی جائے۔

**Reprint copy :** مطبوعہ کاپی : مطبوعہ کاپی جس سے دوبارہ چھاپا جائے۔

**Reprinter : (n)** دوبارہ چھاپنے والا : طبع ثانی کرنے والا۔

**Reprisal : (n) [OE.'Reprisaille'.]** (۱)انتقامی ضبطی۔(۲)انتقام کے طور پر غیر ملکیوں کے مال و متاع کی ضبطی۔ (۳)انتظام : انتقامی حملہ : انتقامی کاروائی۔ (۴)تلافی : تاوان (خصوصاً جنگی) : بازیابی:دوبارہ حصول : بدل: معاوضہ۔

**Letters (or commission) of reprisal :** انتقامی ضبطی کا سرکاری پروانہ۔

**Reprise : (n) [Fr.'Reprise, f. Reprise.']** : (۱)(قانون) لگان : سالیانہ : سالانہ لگان و محصول : سالانہ مطالبہ۔ (۲)تجدید : تجدید عمل :جدا گانہ موقع (کسی کام کے کرنے کا): تکرار۔ (۳)واپسی : تبدیلی (خصوصاً اندرونی زاویہ میں)۔ (۴)تجدید حملہ۔ (۵)(ارتقا کے بعد) پہلے حرکی نظریہ کی تکرار۔

**Repristinate : (v)** سابق حالت پر آنا : بحال ہونا : حسب سابق ہونا۔

**Repristination : (n)** (۱) واپسی : بحالی : احیاء : تجدید۔ (۲) (طب) شفا : (قانون) وا گذاشت (جائداد)۔ (۳)(دینیات) دیکھو Restoration ۔ (۴) (تاریخ) عود شاہی (۱۶۶۰)۔ (۵) معدوم جانور اور شکستہ عمارت کا خاکہ یا نمونہ جس سے اصلی بار بون کی دوبارہ حکمرانی (۱۸۱۴)۔ (۷) جسمانی قوت کی بحالی۔ (۸) عام درستی : عام تجدید : تجدید : اصلاح۔ (۹) استرداد : اعادہ : اصلاح : روگردانی : رد۔

**Reprivatization : (n)** نجی ملکیت کا حصول : نجی ملکیت کی واپسی یا بحالی۔

**Reproach : (n) [Fr. 'Reproache.']** : (۱)رسوائی: ذلت : ننگ :خواری : شرمساری : خفت۔ (۲)سرزنش : زجر : توبیخ : ملامت (نفسیات)۔ (۳)موجب شرم : باعث ننگ۔ (۴)(جمع) کلیسا کی ایک رسم جس میں مسیح کی اپنی اُمت کو ملامت کرنے کی نقل ہوتی ہے : ملامت مسیحؑ۔ (۵) اظہار ملامت : اظہار نا پسندیدگی: اظہار ناراضگی۔

**Term,etc. of reproch :** سخت اظہار نا پسندیدگی : زبردست ملامت کا اظہار۔

**Reproach : (v) [Fr. 'Reproacher.']** : (۱)سرزنش کرنا : ملامت کرنا: طعنہ دینا : زجر وتوبیخ کرنا : گوشمالی کرنا۔ (۲)(نگاہ سے) ملامت ٹپکنا : باعث ننگ ہونا : موجب شرم ہونا۔ (۳)عیب جوئی کرنا : خوار کرنا : ذلیل و خوار کرنا۔ (۴)الزام عائد کرنا : ملزم گرداننا :اعتراض کرنا : ناراضگی ظاہر کرنا۔

**Reproachable : (a)** قابل سرزنش :لائق ملامت۔

**Reproachably : (adv.)** قابل سرزنش کی طرح سے۔

**Reproacher : (n)** ملامت کرنے والا : سر زنش کرنے والا۔

**Reproachful : (a)** ملامت آمیز : ملامت کن : سرزنش آمیز :خفت آور : ننگ آور : رسوا : خوار : ذلیل۔

**Reproachfully : (adv.)** ملامت آمیز طریقہ سے : سرزنش آمیزانہ۔

**Reproachfulness : (n)** ملامت آمیزی : سرزنش آمیزی۔

**Reproachingly : (adv.)** دیکھو Reproachfully

**Reproachless : (n)** ناقابل سرزنش : نا قابل ملامت : بے عیب : بے داغ۔

**Reprobacy : (n)** مردودیت : قابل نفریں ہونا۔

**Reprobance : (n)** دیکھو Reprobation

**Reprobate : (n) [L. 'Reprobatus.']** : (۱)مردود: راندہ دربار خداوندی : گنہگار : گناہوں میں ڈوبا ہوا آدمی۔ (۲)بے اصولی آدمی : بے ڈھنگا آدمی : بدذات : کمینہ۔

**Reprobate : (a) [late L. 'Reprobatus.']** : (۱)مردود : راندہ : فاسد : بد ذات : ملعون۔ (۲)مردود خدا : گناہوں میں ڈوبا ہوا : عاصی : گنہگار : بدکار۔ (۳)اخلاقی دیوالیہ پن کا شکار : بد اخلاق۔ (۴)شیطانی صفت : گمراہ : بدراہ : بدچلن۔ (۵) شقی القلب : اوباش :بدمعاش : فاجر۔

**Reprobate : (v) [L.'Reprobat, Reprohere.']** : (۱) مردود سمجھنا :

مردود قرار دینا : رد کرنا : نجات سے محروم کرنا : مورد الزام قرار دینا ۔ (۲) نفرین کرنا : بُرا بھلا کہنا ۔ (۳) خدا کا کسی کو اپنی رحمت سے دور کرنا یا رکھنا : نجات سے محروم رکھنا ۔ (۴) رد کرنا : انکار کرنا : ترک کرنا : چھوڑنا ۔

Reprobation : (n) [Late. L. 'Reprobationem.'] (۱) رد : عدم قبول : مردودیت ۔ (۲) (دینیات) راندۂ بارگاہ : پستی : رذالت : مردود : رد کردہ چیز ۔ (۳) ملامت : طعن : الزام : طعنہ ۔

Reprobational : (a) عدم قبولیت کا : مردودیت سے متعلق ۔

Reprobative : (a) مردود : راندہ شدہ : راندہ ہوا : تباہ : فاسد : پست ۔

Reprobator : (n) [med. L. (acto) 'Reprobatoria.'] (اسکاتستانی قانون) رد شہادت : عدم پذیرائی : خلاف بیانی کا الزام ۔

Reprobatory : (a) اعتراض آمیز : ملامت آمیز : تعزیری : مردود : فاسد : محروم : راندہ ہوا ۔

Reproduce : (n) (۱) دوبارہ پیدا کرنا : ازسر نو تخلیق کرنا : دوبارہ وجود میں لانا ۔ (۲) نقل کرنا : چربہ اُتارنا : شبیہ اُتارنا ۔ (۳) نسل پیدا کرنا : اولاد پیدا کرنا ۔ (۴) (نباتیات) افزائش نو کا ہونا : عالم وجود میں لانا ۔ (۵) بدل کر تخلیق کرنا : نئی انداز میں پیدا کرنا ۔ (۶) دوبارہ عمل کرنا : دوہرانا ۔ (۷) تصور میں موجود رہنا : تصور میں لانا : ذہنی طور پر لانا : دماغ میں پوری طرح واضح کرنا : ذہنی طور پر نظر ثانی کرنا : یاد کرنا : رٹنا : پڑھنا ۔ (۸) آواز میں منتقل کرنا : صدا بندی کرنا ۔ (۹) تحریر یا چھپائی میں دوبارہ پیش کرنا ۔

Reproduceable : (a) دوبارہ تخلیق کے لائق : قابل تخلیق نو : تکثیر کردنی : دوبارہ درست شدنی ۔

Reproducer : (n) دوبارہ تخلیق کرنے والا : از سر نو پیدا کرنے والا : پھر سے دُہرانا : دوبارہ پیش کرنے والا ۔

Reproducibility : (n) ازسر نو تخلیق کی صلاحیت ۔

Reproducible : (a) دیکھو Reproduceable

Reproduction : (n) (۱) تخلیق نو : تجدید حیات : توالد : تناسل ۔ (۲) (حیوانیات) توالد : تولید مثل نوعی : (نفسیات) مُحاکہ (جمع، محاکات) ۔ (۳) احیائے ثانی : یاد : پیشکش بہ انداز نو : تصور نو ۔ (۴) (نباتیات) افزائش ۔ (۵) نقل : پسندیدگی : ہم آوری : تعمیر نو ۔ (۶) باز نمائش : مُناقلہ : (طباعت) باز چھاپ ۔

Explicit reproduction : (نفسیات) مُحاکاتِ صریحی ۔

Implicit reproduction : (نفسیات) محاکات ضمنی ۔

Photographic reproduction : عکس مُناقلہ ۔

Reproduction by association : (n) (نفسیات) محاکات بذریعہ تلازم ۔

Reproduction cost : (n) مادی چیزوں کو دوبارہ بنانے کے خرچ کا تخمینہ : پیداواری تخمینہ ۔

Reproduction factor / -constant : (n) جزء تعاملی ۔

Reproductionist : (n) نقل کرنے والا : دوبارہ پیش کرنے والا ۔

Reproductive : (a) (۱) دوبارہ وجود میں لانے والا : دوبارہ تخلیق کرنے والا ۔ (۲) (حیوانیات) تناسلی : مولّد : (نفسیات) محاکاتی ۔ (۳) توالد و تناسل سے متعلق : قابل تکثیر ۔ (۴) وہ شخص جو تخلیق کے کام میں جتا ہوا ہو : حقیقی والدین ۔ (۵) (حیاتیات) جانوروں یا پودوں کی تخلیق سے متعلق ۔

Reproductive imagination : (n) (نفسیات) محاکاتی تخیّل ۔

Reproductive organ : (n) عضو تناسل ۔

Reproductive potential : (n) کسی جنس کی اپنے آپ کو دوبارہ پیدا کرنے کی صلاحیت : تناسل بالقویٰ ۔

Reproductive system : (n) تناسلی نظام : اعضائے تناسل ۔

Reproductively : (adv.) تخلیق نو کے طور پر : تناسل وتوالد کے ساتھ ۔

Reproductiveness : (n) تخلیق نو : دوبارہ پیدائش ۔

Reproductivity : (a) تناسل ہونے کی صلاحیت یا حالت ۔

Reproductory : (a) توالدی ۔

Reproductory system : (n) توالدی نظام ۔

Reprographic : (a) عکسی مناقلی کا یا اس سے متعلق ۔

Reprography : (n) عکس مناقلہ : عکس مناقلی کا علم ۔

Reproof : (n) [OFr. 'Reprove.'] (۱) الزام : ملامت : طعن : طعنہ : اُلاہنا : طعنہ زنی ۔ (۲) ڈانٹ : لعنت ملامت : سرزنش : زجر و

توبیخ۔

**Reprovable : (a)** لائق الزام ؛ قابل سرزنش ؛قابل ملامت ؛توبیخ کے لائق۔

**Reproval : (n)** دیکھو Reproof

**Reprove/Reprieve : (n)** [L. 'Reprobare.'] (۱)ملامت کرنا ؛ سرزنش کرنا ؛ توبیخ کرنا ؛ تنبیہ کرنا ۔ (۲)ناراضگی ظاہر کرنا ؛ گرفت کرنا ؛ رد کرنا ۔ (۳) محروم کرنا ؛ محکوم کرنا۔

**Reprover : (n)** ملامت کرنے والا ؛ طعن وتشنیع کرنے والا۔

**Reprovingly : (adv.)** سرزنش کرتے ہوئے ؛ ملامت کے طور پر۔

**Reps :** Rep کا متبادل۔

**Reptant : (a)** [L.'Reptant, 'Reptare.'] (تاریخ موالید)رینگنے والا ؛ زمین گیر ؛ نیچے نیچے پھیلنے والا (حیوانیات) خزندہ ؛ رینگنے والا۔

**Reptation : (n)** [L.'Reptationem.'] خزندگی ؛ رینگنے کا عمل۔

**Reptile . (n)** [late L. 'Reptilis.'] (۱)رینگنے والا جانور ؛ حیوان خزندہ ؛ ہامہ (جمع ہوّام) ۔ (۲) حشرہ ۔ (۳) ذلیل ؛ خوشامدی آدمی ؛ چاپلوس آدمی ۔ (۳) زمیں کا کیڑا۔

**Reptile : (a)** (۱)رینگنے والا ؛ خزندہ ۔ (۲)خوشامدی ؛ چاپلوس ۔ (۳)حزندہ کا یا اُس سے متعلق ۔ (۳)خوشامدی کا یا اُس سے متعلق۔

**Reptile press : (n)** حوشامدی نیم سرکاری اخبار۔

**Reptilia : (n)** [L.] (حیوانیات) ہوّام ؛ خزندگاں؛ رینگنے والے جانور۔

**Reptilian : (a)** (۱)خزندی ؛ خرندہ؛ حشراتی؛ کیڑے مکوڑوں سے متعلق؛ خزندہ مانند یا خزندہ صفت ۔ (۲) ذلیل ؛ حوشامدی ؛ کینہ ورانہ ؛ بغض وعداوت کا۔

**Reptilian : (n)** (۱)ذلیل آدمی ؛خوشامدی آدمی ۔(۲)خزندہ جانور۔

**Reptilian age : (n)** عصر ہوّام ؛دور خزندگاں ؛ دور حشرات۔

**Reptiliferous : (a)** حزندگاں وار ؛ حشرات خیز ؛ پُر حشرات۔

**Reptiliform : (a)** خزندہ نما ؛ حشرات نما ؛ رینگنے والا جیسا۔

**Reptilivorous : (a)** خزند گاں خور۔

**Reptiloid : (a)** خزندہ ساں ؛ مانند خزندہ ؛ شبیہ خزندگاں ؛ رینگنے والے کی طرح۔

**Republic : (n)** [Fr. 'Republique.'] (۱)جمہوریہ ؛ جمہوری سلطنت ؛ جمہوری ملک ۔ (۲) فلاح عامہ ۔ (۳)وہ طبقہ جس کے ارکان مساوی سمجھے جاتے ہوں۔(۳)نمائندہ؛ جمہوریت۔

**The republic of letters :** (۱)ادیبوں کی انجمن ؛ جماعت ادباء ؛ادبی کاموں میں مصروف افراد کا ادارہ ۔ (۲)میدان ادب ؛ حلقۂ ادب ؛ اہل قلم۔

**Republic day : (n)** یوم جمہوریہ۔

**Republican : (a)** (۱) جمہوری ۔ (۲) جمہوریت پسند ۔ (۳) گروہی ؛ اجتماعی ۔ (۳) امریکا کی ایک سیاسی جماعت کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۵) (طیوریات) گھونسلے میں ایک ساتھ رہنے والا ؛ ایک ساتھ تربیت حاصل کرنے والا۔

**Republican : (n)** (۱)جمہوری طرز حکومت پر یقین رکھنے والا ؛ جمہوری طرز ماننے والا ۔ (۲) (امریکا) ریپبلیکن پارٹی کا رکن ؛ امریکا کی ایک سیاسی جماعت ۔ (۳)(طیوریات) ایک قسم کا پرندہ جو مل جل کر گھونسلا بناتا ہے ؛ ابابیل۔

**Republican calender : (n)** جمہوریہ فرانس کے ذریعہ عارضی طور پر اختیار کیا ہوا ایک کیلنڈر ؛فرانس کا ایک کیلنڈر ؛ تقویم فرانسیسی۔

**Republican era : (n)** کیلنڈر جس کی ابتدا ۲۲/ ستمبر ۱۷۹۲ء سے ہوتی ہے۔

**Republican grosbeak : (n)** بیا ؛ ایک قسم کا پرند جو اپنا گھونسلا بن کر تیار کرتا ہے۔

**Republican marriage : (n)** انقلاب فرانس کے دوران دی جانے والی ایک سزا جس میں ایک عورت اور مرد کو ایک ساتھ باندھ کر پانی میں پھینک دیا جاتا تھا۔

**Republican swallow : (n)** ابابیل۔

**Republicanism . (n)** (۱)جمہوریت .(۲)جمہوریت پسندی ؛ اصلی جمہوری ؛ روح جمہوریت ۔ (۳) جمہوری حکومت یا ادارہ ؛ جمہوری طرز حکومت ؛ جمہوری حکومت کا نظریہ یا اصول ۔ (۳) امریکی ریپبلکن جماعت کے اصول، پالیسی یا سر گرمیاں ۔ (۵) ریپبلیکن یا اُس کا ممبر۔

**Republicanization : (n)** جمہوریت سازی ؛ جمہور سازی۔

Republicanize : (v) [Fr.'Republicanizer.'] جمہوری بنانا :جمہوری رنگ پیدا کرنا : جمہوری طرز میں تبدیل کرنا : جمہوری میلان ظاہر کرنا: جمہوری سلطنت قائم کرنا : جمہوری اصولوں کو تسلیم کرنا ۔

Republication : (n) (۱)طباعت ثانی : دوبارہ چھپائی : باز چھاپ : تجدید طباعت : نئی چھپی ہوئی کتاب ۔ (۲) مذہب کی اشاعت ثانی : (قانون) نفاذ ثانی ۔ (۳)وصیت نامہ کی اشاعت ثانی ۔

Republish : (v) دوبارہ یا از سر نو شائع کرنا : (کسی کتاب کا) دوسرا ایڈیشن شائع کرنا :(وصیت نامہ یا ڈگری کے طور پر) اعلان کرنا :منادی کرنا ۔

Republisher : (n) دوبارہ شائع کرنے والا : دوبارہ چھاپنے والا ۔

Republocrat /Republicrat : (n) ڈیمو کریٹک پارٹی (خصوصاً جنوبی ریاستوں کا وہ ممبر جو ریپبلیکن پارٹی کے اقدام اور پالیسیوں کی حمایت کرتے ہیں)۔

Repudiate : (v) [L.'Repudeat .'] (۱) طلاق دے دینا :چھوڑ دینا :رہا کر دینا :آزاد کردینا : علاحدگی اختیار کرنا (شوہر کا بیوی سے): داشتہ کو چھوڑ دینا ۔ (۲)تسلیم نہ کرنا : انکار کر دینا : قبول نہ کرنا : پذیرائی نہ کرنا ۔(۳)تسلیم نہ کرنا : غلط سمجھنا : نہ ماننا: یقین نہ کرنا : تصدیق نہ کرنا : اقرار نہ کرنا ۔ (۴) نہ پہچاننا : پہچاننے سے انکار کر دینا :قطع تعلق کرنا : غرض نہ رکھنا۔

Repudiation : (n) [L. 'Repudiationem .'] (۱) رد :تردید :انکار :عدم قبول ۔ (۲) طلاق :رہائی : جدائی :علاحدگی :ترک : کنارہ کشی : قانونی علاحدگی ۔

Repudiationist : (n) (امریکا) حامئ طلاق :حامئ علاحدگی ۔

Repudiator : (n) طلاق دینے والا یا طلاق کی حمایت کرنے والا :رد کرنے والا ۔

Repugn : (v) [L. 'Repugnare.'] (۱)مقاومت کرنا : مزاحمت کرنا : مخالفت کرنا : اعتراض کرنا ۔(۲)مخالف ہونا : منافی ہونا ۔ (۳) نا گوار ہونا : مکروہ معلوم ہونا ۔(۴) ناساز گار ہونا: منکر ہونا ۔

Repugnance : (n) (۱)نا موافقت : مغائرت :عدم مطابقت :تباین : تضاد: اختلاف : مخالفت ۔ (۲) نفرت : گھن : کراہت : بیزاری : تنفر: (نفسیات) کراہت ۔

Repugnancy : (n) دیکھو Repugnance

Repugnant : (a) [L.'Repugnautem.'] (۱)مخالف : متباین :ناساز گار : منافی :متضاد : مغائر :متناقض : انمل بے جوڑ : بے ربط ۔ (۲)(شعر و شاعری) سخت :کٹھن :سرکش : متمرد ۔ (۳)نامرغوب : نا پسندیدہ : خلاف طبعیت : ناگوار ۔ (۴)تنفر آور : نفرت انگیز : کریہہ : مکروہ ۔

Repugnantly : (adv.) مخالفانہ : متضاد طریقہ سے:نفرت انگیز طور پر ۔

Repugnantness : (n) (۱)مخالفت :اختلاف :تضاد ۔(۲)کراہت :گھن ۔

Repugnatorial : (a) دشمن کو بھگانے والا : دشمن کو پراگندہ کرنے والا۔

Repugnatorial glands : (n) کراہت انگیز غدود: حشرات میں پائے جانے والے وہ غدود جس سے بدبو دار سیال نکلتا ہے ۔

Repullulate : (v) [L.Repullulare.'] (۱)دوبارہ جوان ہونا : واپس آنا (جوانی کا) ۔ (۲) نئے سرے سے اُگنا : پھر سے کونپل پھوٹنا ۔ (۳) بیماری کا پھر سے شروع ہو جانا : عود کر آنا ۔

Repullulation : (n) (۱)عود شباب : تجدید حیات ۔ (۲)(نباتیات) باز شگفتگی : دوبارہ کھلنا یا پھولنا ۔

Repulse : (n) [L. 'Repulsus.'] (۱) امتناع : دفع : رد : عدم قبول : انکار ۔ (۲) پس زنی : عقب زنی ۔(۳) شکست :پسپائی ۔

Repulse : (v) [L.'Repulse.'] (۱) شکست دینا : پیچھے ہٹا دینا : پسپا کر دینا : دفع کر دینا ۔ (۲) (مجازاً) بحث میں ہرا دینا ۔ (۳)رد کر دینا : دوستانہ پیش قدمی یا درخواست کو ٹھکرا دینا : بے ادبی کے ساتھ رد کرنا : ترش روئی سے جواب دینا ۔ (۴)جھڑک دینا : جھڑکنا : جھڑکا جانا ۔ (۵)امتناع کرنا : روکنا : بے اعتنائی کرنا ۔ (۶) قبول نہ کرنا : تسلیم نہ کرنا : انکار کرنا ۔(۶)نفرت کرنا : نا پسند کرنا ۔

Repulsion : (n) [Late L. 'Repulsioneon.'] (۱)دفع : طلاق : عدم قبولیت ۔ (۲)پسپائی : ہزیمت : عقب زنی ۔ (۳)نفرت : تنفر : کراہت ۔ (۴) (طب) خارش ۔ (۵)(فوج) مدافعت ۔ (۶)دشمنی : خصومت : کراہ ۔ (۷)(طبیعیات) دفع : اجسام کے درمیان دفاعی قوت ۔

Capillary repulsion : دفع شعری ۔

Electric repulsion : برقی دفع ۔

Repulsive : (n) (۱)(شعر) مانع : مزاحم :رکاوٹ پیدا کرنے والا : پسپا کرنے والا: پیچھے ڈھکیلنے والا : (آواز) باز گشت کرنے والا ۔ (۲)(طبیعیات) دافع : قوت دفع رکھنے والا ۔

(۲)گھناؤنا : مکروہ : نفرت انگیز : تنفر آور ۔ (۳)سرد مہری کا : بے رخی کا (برتاؤ) ۔

**Repulsive force : (n)** قوت دافعہ : دافع قوت ۔

**Repulsively : (adv.)** مزاحمت کے ساتھ : رکاوٹ پیدا کرتے ہوئے : مکروہ طریقے سے : گھناؤنے پن سے ۔

**Repulsiveness : (n)** دافعیت : عدم پذیری : مزاحمت : نفرت انگیزی : گھناؤناپن ۔

**Repurchase : (v)** پھر خریدنا: دوبارہ خریدنا : خرید لینا : خریداری کے ذریعہ دوبارہ حاصل کرنا ۔

**Repurchase : (n)** دوبارہ خریداری : باز خریدی :دوبارہ خریدی ہوئی چیز ۔

**Repurchase agreement : (n)** معاہدہ جس میں فروخت کنندہ کو یہ حق ہوتا ہے کہ وہ بیچی ہوئی چیز کو مذکورہ شرائط کی بنیاد پر دوبارہ خرید سکے ۔

**Repure : (v)** دوبارہ خلص بنانا : دوبارہ خالص کرنا ۔

**Reputability : (n)** نیک نامی : عزت : شہرت ۔

**Reputable : (a)** (۱) مشہور :شہرت یافتہ : نیک نام : معتبر : معروف : ذی عزت : معزز : قابل توقیر ۔ (۲) ساکھ ۔

**Reputableness : (n)** نیک نامی : شہرت : عزت ۔

**Reputably : (adv.)** ناك نامی سے : شہرت کے طور پر ۔

**Reputation : (n) [L. 'Reputationem.']** (۱)شہرت : نیک نامی : مقبولیت ۔ (۲)ساکھ :عزت ۔(۳) کوئی بات مشہور ہونا : (کسی کے متعلق) ۔

**Great reputation :** بڑی نیک نامی :بے پناہ مقبولیت : نہایت شہرت ۔

**Of no reputation :** نا قابل ذکر شہرت : کچھ بھی مقبولیت نہیں ۔

**Small reputation :** قدرے نیک نامی : تھوڑی مقبولیت : معمولی شہرت ۔

**Reputative : (a)** دیکھو Putative

**Reputatively : (adv.)** دیکھو Putatively

**Repute : (n)** (۱)شہرت : نیک نامی : عزت : ساکھ : رسوخ : اعتماد : بھروسا ۔ (۲)کسی خاص قسم کی نیک نامی : کسی خاص شخص کی شہرت ۔ (۳) گنتی : تخمینہ : فیصلہ ۔ (۴)عقیدہ : فکر : خیال : نظریہ : طرز فکر ۔

**By repute :** نیک نامی سے : شہرت کے ذریعہ ۔

**Repute : (v) [L. 'Reputare.']** (۱) شمار کرنا : سمجھنا : فرض کرنا : جاننا :حساب کرنا ۔(۲)اچھا عقیدہ رکھنا : پاکیزہ خیال رکھنا : خوش حساب ہونا ۔ (۳)اپنی فکر رکھنا یا کرنا : اچھی فکر رکھنا ۔ (۴)سمجھا جانا : مشہور ہونا : اچھا یا بُرا مشہور ہونا : نیک نام یا بدنام ہونا ۔ (۵)شہرت حاصل کرنا ۔

**Reputed : (a)** مشہور : معروف :معتبر : قابل اعتماد : باعزت :نیک نام ۔

**Reputedly : (adv.)** شہرت کے طور پر :نیک نامی سے ۔

**Reputeless : (a)** بے عزت : بے اعتبار :غیر نیک نام :غیر شہرت یافتہ ۔

**Requeen : (v)** پرانی ملکہ کی جگہ پر نئی ملکہ کو مقرر کرنا(شہد کے چھتے میں) : نئی ملکہ منتخب کرنا ۔

**Request : (n) [Ofr. 'Requeste.']** (۱) درخواست : التماس : استدعا : التجا : گذارش : تقاضہ : تمنا : سوال : مطالبہ ۔ (۲) وہ چیز جس کے لئے درخواست کی گئی ہو ۔

**By request/At- :** گذارش سے: التجا کرتے ہوئے : استدعا کے ذریعہ ۔

**Court of request (s) :** معمولی قرضہ وصول کرنے کی مقامی عدالت ۔

**He is in request :** اُس کی ہر جگہ مانگ ہے ۔

**Request : (v) [OFr.'Requester.']** (۱)درخواست کرنا : التجا کرنا: استدعا کرنا : گذارش کرنا :التماس کرنا ۔(۲)خواہش یا تمنا کا اظہار کرنا :خواہش کرنا : تمنا کرنا :چاہنا ۔ (۳)سوال کرنا : تقاضا کرنا : طلب کرنا ۔

**Request note : (n)** قانونی مطالبہ جس میں برطانوی مالیاتی افسر کو چنگی کے مالوں کو ہٹانے یا کم کرنے کی ہدایت کی گئی ہو ۔

**Requester : (n)** استدعا کرنے والا : درخواست کرنے والا : گزارش کرنے والا : سوال کرنے والا :تقاضا کرنے والا : طلب کرنے والا : متقاضی : محتاج ۔

**Requiem : (n) [L. 'Requies.']** (۱)مرثیہ: نوحہ: سرود عزا ۔(۲)فاتحہ:

داروں سے مطالبہ کرنا ۔ (۳)تقاضا کرنا ۔

Requisitionist : (n) مطالبہ کرنے والا یا مطالبے پر دستخط کرنے والا ؛ چاہنے والا ؛طلب کرنے والا ۔

Requital : (n) (۱) جزا ؛ تلافی ؛ صلہ ؛ تاوان ؛ عوض ؛ بدلہ ؛ پاداش ؛ مکافات ۔ (۲)سزا ۔ (۳)(جمع) (کسی چیز کی) واپسی یا دوبارہ ادائیگی ۔

In requital (of) : عوض میں ؛بدلے میں ۔

Requite : (v) (۱) بدلہ دینا ؛ عوض دینا ؛ جزا دینا ؛ صلہ دینا ؛ انعام دینا ۔(۲)سزا دینا ۔ (۳)بدلہ لینا ؛ انتقام لینا ۔ (۴)جواب دینا ؛ پیچھے دینا ؛ گھاٹا دور کرنا ؛ خسارہ پورا کرنا ؛ تلافی کرنا ۔

Requitement : دیکھو Requital

Requiter : (n) صلہ دینے والا ؛ عوض دینے والا ؛بدلہ دینے والا ؛ پاداش دینے والا ۔

Reradiate : (v) دوبارہ چمکنا یا چمکانا ؛دوبارہ کرن ڈالنا ؛دوبارہ شعاع ڈالنا ؛ پھر سے حرارت پھیلانا ؛ پھر سے ضوا فگنی کرنا ؛ ازسرنو شعاعوں میں منتشر ہونا (حرارت یا روشنی کا)۔

Reradiation : (n) باز تابانی ؛ باز درخشانی ؛ باز لمعہ افگنی ؛ دوبارہ ضو ریزی ؛ دوبارہ شعاع افشانی ؛ اشعاع ثانی ۔

Rerd : (v) (بول چال) شور کرنا ؛ چلاّنا ؛ شور و غل کرنا ۔

Rere: - سابقہ بمعنی ، دیکھو Rear

Reread : (v) دوبارہ پڑھنا ؛ پھر پڑھنا ۔

Rerecord : (v) دوبارہ صدا بندی کرنا ؛ دوبارہ صورت بندی کرنا ؛ دوبارہ ریکارڈ کرنا ۔

Rerecording : (n) باز صوت بندی ؛ باز صدا بندی ؛ ریکارڈنگ ۔

Reredos : (n) [AFr. 'Reredos.'] (۱)(گرجا میں)قربان گاہ کے پیچھے وہ منقش پردہ جو دیوار پر پڑا رہتا ھے ؛ محراب کلیسا کے پیچھے کا پردہ ۔ (۲) سماعت گاہ کا پردہ ۔

Reremouse : (n) چمگادڑ ؛شب کور ؛شب پرہ ؛ موش کور ۔

Res : (n) (۱)چیز ؛شے ۔(۲)ملک ؛جائداد (قانون) معاملہ ۔

مرنے کی روح کو ثواب پہنچانے کی دعا ۔(۳)طلب مغفرت ۔ (۴) آرام ؛استراحت ؛صلح ۔

Mass of requiem : اجتماع مغفرت ۔

Requiescat : (n) [L.] طلب مغفرت ؛ دعائے مغفرت ؛مرحوم کے لئے دعائے مغفرت ۔

Requiescat in pace : مرحوم ؛ مغفور ۔

Requiescence : (n) [f. L. 'Requiescence.'] آرام ؛ راحت ؛ سکون ؛ متانت ؛ اطمینان ۔

Requin : (n) [Fr.] ایک قسم کی مچھلی ؛سگ دریائی ۔

Requirable : (a) (۱)لازمہ(جمع لوازم) ؛لوازمات ۔(۲)مطلوبہ ؛ ناگزیر ؛ ضروری ۔

Require : (v) [L. 'Requirere'.] (۱)کسی شخص کو کسی کام کا حکم دینا ؛ کسی کام کو کرنے کے لئے کہنا ۔ (۲)(کسی شخص سے) مطالبہ کرنا ؛ طالب ہونا ۔(۳)تاکید ہونا یا کرنا ۔ (۴)اقتضا ہونا؛ تقاضا ہونا ؛ ضرورت ہونا ؛حاجت ہونا ؛ ضرورت رکھنا ؛ چاہنا ۔ (۵)حسب ضرورت ہونا ۔ (۶)سوال کرنا ؛ جستجو کرنا ؛ تفحص کرنا ۔

Requirement : (n) (۱)ضرورت ؛تقاضا ؛حاجت ؛مقتضا ؛اقتضا ۔ (۲)ضروری شرط ؛ضروری چیز ۔(۳)ایجاب ؛التزام ؛ تجسس ؛ تفحص ۔ (۴) سوال ؛ شرط ؛ لزوم ؛ لازمہ ۔ (۵)(جمع میں) (قانون)مقتضیات ؛ احتیاجات ۔

Requisite : (a) [L. 'Requisitus.'] دیکھو Requirable

Requisite : (n) شرط لازم ؛ ضروری شرط ؛ضروری چیز ؛ مقتضا ؛ احتیاج (جمع میں) ملزومات ؛ ضروریات ؛ مایحتاج ۔

Requisiteness : (n) لزوم ؛ضرورت ۔

Requisition : (n) [L. 'Requisitionem.'] (۱)مطالبہ ؛کسی کام کے کرنے کا حکم(زبانی یا تحریری) ۔ (۲) (فوج) فوجی رسد یا بیگار مہیا کرنے کا حکم ؛ تصرف ۔ (۳)استعمال ۔

(To be) in (constant, etc) requisition : مانگ ہونا ۔

To put (place ,call) in (or into) requisition: مطالبہ کرنا ؛ فرمائش کرنا ۔

Requisition : (v) (۱)فوج کے لئے بیگار میں لینا ۔(۲)کام میں لانا ؛ کام لینا ۔ (۳)مطالبہ کرنا ؛ فرمائش کرنا ؛طلب کرنا ؛ ذمہ

**Res angusta domi : (n)** مفلسی : ناداری ۔

**Res cogitans : (n) [L.]** سوچنے والی چیز : دماغ ۔

**Resalable /Resaleable : (a)** دوبارہ فروخت کرنے کے لائق : باز فروختنی ۔

**Resale : (v)** (۱) دوبارہ فروخت (خصوصاً خریدی ہوئی چیز بیچنا)۔ (۲) مستعمل شے کی فروخت ۔ (۳) (کسی شے کی) مزید بکری ۔

**Resarcelee / Resarcelled : (a) [Fr. 'Recercele.']** (نقابت) ایسی صلیب کے متعلق کہا ھے جس پر دوسرے رنگ کی صلیب کا اضافہ ہو ۔

**Resay : (v)** (۱) جواب میں کہنا : جواب دینا ۔ (۲) دوبارہ کہنا : پھر کہنا : دہرانا ۔

**Rescale : (v)** نیا منصوبہ بنانا : نئے طور پر قائم کرنا یا بنانا (عموماً چھوٹی سطح پر) ۔

**Rescind : (v) [L.' Rescindere.']** (۱) ہٹانا : دور کرنا (خصوصاً مجازاً)۔ (۲) واپس لینا : رجوع کرنا : مراجعت کرنا ۔ (۳) باطل کرنا : فسخ کرنا : (معاہدے کو) کالعدم کرنا : منسوخ کرنا : بیکار کرنا : حذف کرنا ۔ (۴) خالی کرنا : تہی کرنا۔

**Rescindable : (a)** قابل فسخ : منسوخی کے لائق : قابل ابطال ۔

**Rescinder : (n)** باطل کرنے والا : فسخ کرنے والا : منسوخ کرنے والا : کالعدم کرنے والا ۔

**Rescindment : (n)** فسخ : ابطال : منسوخی ۔

**Rescission : (n) [late L. 'Rescissionem.']** فسخ : منسوخی : ابطال ۔

**Rescissory : (a) [Late L.'Rescissorius.']** قابل فسخ : لائق منسوخی : ابطالی : کالعدم شدنی ۔

**Rescommunes : (n) [L.]** وہ چیز جو کسی کی ملکیت نہ ہو لیکن جسے سب لوگ استعمال کر سکتے ہوں یا فائدہ اٹھا سکتے ہوں (جیسے روشنی، ہوا، دریا وغیرہ) ۔

**Rescore : (v)** ازسرنو تربیت دینا : پھر تربیت دینا : خصوصاً موسیقی کو مختلف انداز میں ترتیب دینا ۔

**Rescribe : (v) [L. 'Rescribere.']** پھر لکھنا : دوبارہ لکھنا : ازسرنو لکھنا ۔

**Rescript : (n) [L. 'Rescriptum.']** (۱) (سیاست) فرمان : منشور ۔ (۲) (تاریخ) ہدایت شاہی : فرمان شاہی : وہ تحریری ہدایت جو شہنشاہ روم کسی حاکم عدالت کی درخواست پر قانونی امور میں دیتا تھا ۔ (۳) مثنیٰ : تحریر ثانی : دوبارہ لکھی ہوئی چیز ۔ (۴) (دینیات) پوپ کا فتویٰ یا فرمان ۔

**Rescue : (n) [f. the v.]** (۱) خلاصی : رہائی : نجات : استخلاص ۔ (۲) ناجائز رہائی ۔ (۳) نجات بالجبر ۔ (۴) دستگیری : اعانت : مدد ۔

Forcible rescue : نجات بالجبر ۔

**Rescue : (v) [OFr. 'Rescou'.]** (۱) چھڑانا : خلاصی دلانا : آزاد کرانا یا کرنا : رہا کرنا : نجات دینا : بچانا : رہائی دینا : فریاد رسی کرنا : قید سے چھڑانا ۔ (۲) (قانون) ناجائز طور پر (کسی شخص کو) رہا کر دینا : جیل سے زبر دستی چھڑانا ۔ (۳) (قانون) املاک زبردستی چھین لینا : زبردستی حاصل کرنا ۔ (۴) بازی پر بازی لگانا (تاش کے کھیل میں) ۔

**Rescue bid : (n)** (تاش) بازی (پارٹنر کو سخت حالت سے نجات دلانا) ۔

**Rescue home / -house : (n)** پناہ گاہ : پناہ گھر ۔

**Rescue work : (n)** بچاؤ کا کام : امدادی کام ۔

**Rescue worker : (n)** امدادی کام کرنے والا : بچاؤ کا کام کرنے والا ۔

**Rescuer : (n)** نجات دہندہ : نجات دلانے والا : رہا کرنے والا : خلاصی دلانے والا : ناجی ۔

**Research : (n) [mod. Fr. 'Researche.']** (۱) باریک بینی کے ساتھ تلاش : ہوشیاری کے ساتھ تلاش : تلاش ۔ (۲) گہرائی کے ساتھ : جستجو : تجسّس : تحقیق : تفتیش ۔ (۳) کاوش : خواہش تجسس : میلان تجسس : باز رسی ۔ (۴) (تعمیرات) تحقیق علمی : ریسرچ (عموماً جمع میں) علمی تحقیق ۔

Scientific research : تحقیقیات علمی : ریسرچ ۔

**Research : (v)** (۱) تحقیق کرنا : تلاش کرنا : جستجو کرنا : تجسس کرنا۔ (۲) علمی تحقیق کرنا ۔ (۳) چھان بین کرنا : کھوج بین کرنا : کھوج لگانا ۔

**Research degree : (n)** علمی تحقیق کی سند : سندِ علمی تحقیق : تحقیقی سند ۔

Research institute : (n) ادارۂ تحقیقات : ادارۂ ریسرچ ۔

Research scholar : (n) محقق : تحقیق کرنے والا : ریسرچ اسکالر ۔

Research station : (n) مرکز تحقیقیات : ریسرچ گاہ ۔

Research student : (n) تحقیق کرنے والا طالب علم ۔

Research work : (n) تحقیقی کام ۔

Research worker : (n) ریسرچ کار ۔

Researchful : (a) محقق : وقف تحقیق ۔

Researcher : (n) محقق : تحقیق کرنے والا : تلاش وجستجو کرنے والا ۔

Psychical researcher : محقق مظاہر روح : مابعد النفسیات کا محقق ۔

Reseat : (v) (خصوصاً کلیسا ، تھیٹر وغیرہ میں) نئی نشستیں لگانا ، مہیا کرنا ۔

Reseau : (n) [Fr.] (فوٹو گرافی) چار خانہ : (علم النجوم) شبکۂ خطوط ۔

Resect : (v) [L. 'Resect, Resccare'.] (جراحی) (ہڈی ، رگ وغیرہ کو) تراشنا : جرّاحی کے ذریعہ تراشنا یا کاٹنا ۔

Resectability : (n) قابل تراشیدنی : قابل تراش ہونے کی حالت یا کیفیت۔

Resectable : (a) قابل تراش : تراشنے یا کاٹنے کے لائق ۔

Resection : (n) [L. 'Resectionem.'] (۱)(جراحی) (ہڈی وغیرہ کی) تراش : بذریعہ جراحی استیصال جزئی : تراش ۔ (۲)نقشے پر خطوط کے ذریعہ کسی جگہ کا تعین ۔

Resectional : (a) جرّاحانہ تراش و خراش کا یا اُس سے متعلق ۔

Reseda : (n) [L.] (۱)متعدد پودوں کے نام : فاغیہ : اسپرک : ورٹ ۔ (۲)دھانی رنگ : گلِ اسپرک کا رنگ ۔

Reseda green : (n) دھانی رنگ : سبزی مائل زیتونی رنگ ۔

Reseed : (v) دوبارہ بیج بونا : پھر سے بیج ڈالنا : دوبارہ تخم ریزی کرنا ۔

Reseek : (v) دوبارہ تلاش کرنا : پھر سے کھوجنا ۔

Reseize : (v) [OFr.'Resaisir.'] (۱)دوبارہ ملکیت میں لینا : دوبارہ قابض ہونا : پھر قبضہ میں لینا ۔(۲)دوبارہ قبضہ کرنا: دوبارہ ضبط کرنا : پھر مال کو روک رکھنا ۔

Reseizer : (n) دوبارہ قبضہ کرنے والا :پھر قبضہ میں لینے والا ۔

Reseizer : (n) رعیت کی شکست کے بعد جاگیردار کا دوبارہ قبضہ ۔

Reselect : (v) دوبارہ انتخاب کرنا : ازسرنو چُننا ۔

Resell : (v) پھر بیچنا : خصوصاً خرید نے کے بعد بیچنا :پھر فروخت کرنا ۔

Resemblance : (n) (۱)مشابہت : نشان : علامت ۔ (۲)یکسانیت : مماثلت ۔ (۳) نمائندگی : تصور : خیال ۔

Resemble : (v) [Ofr. 'Resembler.'] (۱)مشابہ ہونا :یکساں ہونا : مانند ہونا :مماثل ہونا ۔ (۲)ہم شکل ہونا : مشابہت رکھنا : صورت ملنا : ملتا جلتا ہونا ۔ (۳)مشابہ بننا یا مشابہ بنانا ۔

Resembler : (n) مشابہت رکھنے والا : مماثل ۔

Reseminate : (v) دوبارہ پیدا کرنا : دوبارہ پیش کرنا : بیج کے ذریعہ سے پیدا کرنا ۔

Resend : (v) (۱)دوبارہ بھیجنا : ازسرنو بھیجنا ۔ (۲)(ٹیلی گرام وغیرہ) بھیجنا ۔

Resene : (n) ہر وہ مرکب یا مخلوط جو صمغ یا رال میں پایا جاتا ھے اور جو کاربن ، ہائیڈروجن اور آکسیجن پر مشتمل ہوتا ھے۔

Resent : (v) [Fr. 'Ressentis.'] (۱) بُرا ماننا :خفا ہونا :ناراض ہونا : آزردہ ہونا ۔(۲)رنجیدہ ہونا :غصہ ہونا ۔(۳)ناراضگی کا اظہار کرنا :ناراضگی ظاہر کرنا :رنجش ظاہر کرنا ۔ (۴)(مجازاً) محسوس کرنا :معلوم کرنا :سمجھنا بوجھنا۔ (۵) ذائقہ دینا : بو آنا۔

Resenter : (n) ناراضگی کا اظہار کرنے والا :ناراض ہونے والا ۔

Resentful : (a) آزردہ :کبیدہ خاطر : ناراض : خفا : خفگی کا : کشیدہ خاطر ۔

Resentfully : (adv.) آزردگی سے : خفگی کے ساتھ ۔

Resentfulness : (n) خفگی :آزردگی : ناراضگی ۔

Resentment : (n) [Fr. 'Resentiment .'] خفگی : ناراضگی :آزردگی :

رنجش : کبیدگی ۔

**Reserpine : (n)** [G. 'Reserpine.'] ایک قسم کا الکحل جو مختلف جھاڑیوں کی جڑوں سے نکالا جاتا ھے اور جو دماغی علاج میں کام آتا ھے ۔

**Reservation : (n)** [L. 'Reservationem'.] (۱)(کلیسا)حق مخصوص (یورپ کا پادری کی نامزدگی کے لئے اور عشر وصول کرنے کے لئے)۔ (۲) حق عفو(جو خانقاہ کے سردار کو حاصل ہوتا ھے) ۔ (۳)عشائی ربانی میں سے کوئی شے خصوصاً روٹی بچا رکھنا ۔ (۴) (قانون) جائداد منتقلہ میں حق محفوظ : دستاویز میں وہ فقرہ جس کی رو سے حق محفوظ ہو : تخصیص ۔ (۵) (امریکا) وہ حصہ جو دیسیوں کے لئے محفوظ ہو ۔ (۶) شرط : فقرۂ استثنا : استثنا : قید ۔ (۷)تحفظ : احتیاط : حبس ۔ (۸) تہدید : تخصیص : وعدہ : یقین دہانی : ضمانت : ریزرویشن ۔ (۹)علاقہ مخصوص(جہاں شکار کھیلنا ممنوع ہو) : وہ جگہ جو مدرسہ وغیرہ کی تعمیر کے لئے مخصوص ہو ۔ (۱۰) (امریکا) کمرہ ، جگہ ، نشست وغیرہ کو قبل ہی مخصوص کرانا ۔

**Mental reservation :** تحفظ ذہنی شرط یا اشتثنا جو ظاہر نہ کیا جائے : اشتثنائے مخفی ۔

**Reserve : (v)** [Fr. 'Reserve.'] (۱)شے محفوظ : سرمایۂ محفوظ : قوت محفوظ : رکھی ہوئی شے : جمع کی ہوئی چیز ۔ (۲)(فوج) فوج محفوظ : رز رو فوج : کُمک : رز رو فوج کا رکن ۔ (۳)(معاشیات)محفوظ : محفوظہ : مدِ محفوظہ: پس انداز : اندوختہ : اسٹاک : ذخیرہ ۔ (۴) زائد کھلاڑی(جو ضرورت کے وقت کسی دوسرے کی جگہ کھیلتا ھے) ۔ (۶)وہ جگہ جو کسی خاص غرض کے لئے محفوظ ہو : مقام محفوظ : وہ جگہ جو کسی خاص شخص کے لئے مخصوص ہو ۔ (۷) (نمائش میں) مشروط امتیاز (جس سے یہ مراد ہوتی ھے کہ اگر کوئی اور چیز مقابلے سے خارج کرادی گئی ہو تو اس چیز پر انعام ملے گا) ۔ (۸)شرط : قید : حد : اندازہ : اشتثناء : امتناع ۔ (۹)(اسلوب بیان میں) ضبط اعتدالی ۔ (۱۰) کم سخن : کم گوئی : ضبط :احتیاط : دیر آشنائی : رُکھائی : مدارا : فرو گذاری : خود داری : خود احتیاطی ۔ (۱۱) اخفا : پوشیدہ: سچی بات کو جان بوجھ کر چھپانا : کتمانِ حقیقت: کتمان : محافظہ کاری ۔ (۱۲) (انشورنس ، بینکَ وغیرہ میں) رکھی ہوئی رقم : (نیز جمع میں): محفوظ رقم : محفوظ کھاتہ ۔ (۱۳)دوامتیازات میں سے کسی ایک کی نظر اندازی : بے تکلفی:بے تکلفی کی خواہش ۔ (۱۴)مسالہ جو کسی چیز کی خصوصاً کپڑے کی سطح پر محفوظ رکھنے کے لئے لگا دیا جائے ۔

**Reserve : (v)** [OFr. 'Reserveer.'] (۱)الگ رکھنا : محفوظ رکھنا : بچا رکھنا : اٹھا رکھنا : (آئندہ کے لئے): ذخیرہ کرنا : آئندہ کے لئے جمع کرنا : پس انداز کرنا : ذخیرہ میں : محفوظ کرنا : جمع کرنا ۔ (۲)(حقوق وغیرہ) محفوظ کرنا : محفوظ رکھنا ۔ (۳) مخصوص ہونا : حصہ ہونا : حصے میں آنا ۔(۴)مقدم ہونا: تقدیر میں ہونا ۔ (۵)رزرو کرنا : مخصوص کرنا : محفوظ کرنا۔(۶)احتیاط برتنا : احتیاط کرنا :چھپا نا : مخفی کرنا : اپنے آپ کو محفوظ رکھنا ۔ (۷)(فیصلہ ، بحث اور اعلان وغیرہ کو) ملتوی کرنا ۔ (۸) (کلیسا) حق محفوظ رکھنا : (پادری کا) ۔ (۹)اختیار حاصل کرنا ۔ (۱۰)رقم محفوظ رکھنا : (ادائیگی وغیرہ کے لئے): کرایہ وغیرہ دینے کے لئے رقم الگ کر دینا : علاحدہ رکھ دینا ۔

**In reserve :** وہ چیز جسے محفوظ رکھا جائے تاکہ وقت ضرورت کام آئے : محفوظ شے یا فرد ۔

**Of reserve :** استعانت : استمداد : کمک ۔

**With all reserve/ -proper reserves:** بغیر تصدیق : بغیر صحت کی ذمے داری کے۔

**Without reserve :** تمام وکمال :بغیر کسی شرط کے :غیر مشروط ۔

**Reserve account : (n)** (۱) کھاتا جس سے کسی چیز کی قدر میں کمی معلوم ہوتی ھے ۔ (۲)محفوظ کھاتا ۔ (۳)منافع کا کھاتا ۔

**Reserve air : (n)** وہ ہوا جو عام تنفس کے علاوہ پھیپھڑے سے خارج کی جاتی ھے ۔

**Reserve army : (n)** رزرو فوج : کُمک ۔

**Reserve bank : (n)** (۱) رزرو بینک : مرکزی بینک (جس کے ماتحت تمام بینک ہوتے ہیں) ۔ (۲)امریکا کے کسی ۱۲ فیڈرل مخصوص بینک میں سے کوئی ایک۔

**Reserve buoyancy : (n)** (نقابت)زائد اُچھال ۔

**Reserve card : (n)** (لائبریری سائنس)پوسٹل کارڈ جس کے ذریعہ اطلاع دی جائے کہ وہ کتاب جو پڑھنے یا دینے کے لئے موجود نہیں تھی اب موجود ھے ۔

**Reserve fund : (n)** اندوختہ احتیاطی : مخصوص فنڈ ۔

**Reserve of buoyancy : (n)** دیکھو Reserve buoyancy

**Reserve price : (n)** (نیلام میں) معینہ قیمت (جس سے کم پر چیز فروخت نہیں ہو سکتی) ۔

**Reserve ration : (n)** محفوظ راشن(جوصرف ایمرجنسی کے وقت استعمال ہو) ۔

**Reserved : (a)** (۱)محفوظ ۔ (۲)مخصوص ؛ اندوختہ ؛ ذخیرہ شدہ ۔ (۲)محتاط ؛ خاموش ؛ کم گو ؛ کم آمیز ؛ دیر آشنا ؛ اعتدال پسند؛ ضابطۂ احتیاط سے کام لینے والا ؛ اپنے خیالات ظاہر نہ کرنے والا ۔

**Reserved forest : (n)** محفوظ جنگل ؛ محصور جنگل ۔

**Reserved fund : (n)** (معاشیات) سرمایۂ محفوظ ؛ مدِّ محفوظ ۔

**Reserved list : (n)** فہرست افراد احتیاط ؛ برطانوی بحریۂ کے افسروں کی ایک فہرست جو ریٹائر ہو چکے ہوں اور ضرورت پڑنے یا ایمرجنسی میں کام کرنے کے لئے بلائے جاتے ہوں؛ برطانوی بحریہ کی مخصوص فہرست ؛ فہرست محفوظ ۔

**Reserved officer : (n)** مخصوص افسر ؛ محتاط افسر ۔

**Reserved pay : (n)** محفوظ مشاہرہ ؛ مخصوص مشاہرہ ۔

**Reserved power : (n)** (سیاسیات) مخصوص اختیار(کسی آئین کے ذریعہ) ۔

**Reserved scarament : (n)** (عیسائی) مخصوص عہد و پیمان ؛ عیسائیوں کی مذہبی رسم جو باطنی اور روحانی افضال الٰہی کی ظاہری علامت مانی جاتی ہے ۔

**Reserved seats : (n)** مخصوص نشستیں ؛ تھیٹر ، میٹنگ وغیرہ میں محفوظ نشستیں ۔

**Reserved subject : (n)** (معاشیات) اُمور محفوظ ۔

**Reservedly : (adv.)** محتاط طور پر ؛ محفوظ طریقے سے ؛ مخصوص انداز میں ۔

**Reservedness : (n)** احتیاط ؛ حفاظت ۔

**Reserveless : (a)** غیر محفوظ ؛ غیر مخصوص ۔

**Reserves : (n)** (سیاسیات)محفوظ علاقے ؛محفوظ علاقے ؛محفوظے ۔

**Reservist : (n)** ریزرو فورس کا رکن ؛محفوظ فوج ۔

**Reservoir : (n) [Fr. 'Reservoir,']** (۱)تالاب ؛ ذخیرۂ آب ؛ خزانۂ آب ؛ پانی کا خزانہ ؛ حوض ؛ وہ علاقہ یا مقام جہاں پانی قدرتی طور پر جمع ہوتا ہے ؛ (مجازاً) وہ مقام جہاں کوئی شے جمع کی جاتی ہے ۔ (۲) خزانہ(کسی سیّال شے کا، مشین وغیرہ میں)؛ سیال چیز رکھنے کی جگہ ۔ (۳)ذخیرہ ؛مخزن (کسی شے کا خصوصاً معلومات ، واقعات کا) ۔ (۴) اسٹور ؛ انبار ؛ ذخیرہ ؛ کسی شے کی مخصوص سپلائی ۔ (۵) (حیوانیات) خافیہ ۔

**Reservoir : (v)** (۱)ذخیرے کے طور پر رکھنا ؛ ذخیرہ یا مخزن میں رکھنا؛ جمع کرنا ؛اسٹور کرنا ۔

**Reset : (n) [OFr. 'Reset.']** (۱)کمک ؛ حمایت ؛استعانت ؛پناہ(چور یا مجرم کو) ۔ (۲)(اسکاٹستانی قانون) مال مسروقہ حاصل کرنے والا ؛مال مسروقہ کی خرید ۔

**Reset : (n) [F.Reset(v).]** دوبارہ کمپوزیا ٹائپ کے حرف کو ٹھیک کرنے کا عمل ؛ ٹائپ میں دوبارہ سیٹ کیا ہوا مواد (حروف) ۔

**Reset : (v) [OFr.'Receter.']** (۱)(اسکاٹستانی قانون ) مال مسروقہ کا رکھنا ؛چوری کا مال بیچنا ؛ مال مسروقہ چور سے لینا ۔ (۲)(خصوصاً اسکاٹستانی) پناہ دینا ؛خوش آمدید کہنا ؛ استقبال کرنا ۔

**Reset : (v)** دوبارہ درست کرنا ؛ پھر سے جوڑنا خصوصاً ٹائپ میں دوبارہ کمپوز کرنا ؛ ٹائپ جوڑنا ۔

**Reset : (v)** (خصوصاً) جواہر کو پھر سے جڑنا؛پھر سے جمانا ؛تیز کرنا ۔

**Resetter : (n)** (۱)مال مسروقہ لینے والا ؛چوری کا مال لینے والا ؛چوری کا مال بیچنے والا ۔(۲)ٹائپ کو جوڑنے والا ۔(۳)چمڑے کا کام کرنے والا ۔

**Resettle : (n)** (۱) (نزاعات ، امور وغیرہ کا) پھر بندوبست کرنا ؛منظم کرنا ۔ (۲)(کسی ملک کو) دوبارہ لوگوں سے بسانا ۔

**Resettlement : (n)** دوبارہ بندوبستی ؛ پھر سے بسانے کا عمل ۔

**Resew : (v)** دوبارہ سینا ؛پھر سے سلائی کرنا ؛ ازسرنو ٹانکا لگانا ؛ ازسرنو ٹانکنا ۔

**Resgestae : (n) [L.]** معاملات ؛واقعات ؛ کار ہائے نمایاں ؛ مہمات ۔

**Reshape : (v)** دوبارہ گھڑنا ؛تشکیل جدید کرنا ؛نئی شکل دینا؛نئے راستے پر لگانا ؛نئی یا مختلف شکل اختیار کرنا ؛ نئے راستے پر لگ جانا ؛ترقی کی نئی راہ پر چلنا ۔

**Reshaper : (n)** نئی شکل دینے والا ؛ تشکیل نو کرنے والا ؛ دوبارہ گھڑنے والا ۔

**Reship : (v)** پھر جہاز میں رکھنا ؛ پھر سے لادنا ؛ پھر سے جانا ؛ مال کو

ایک جہاز سے دوسرے جہاز میں منتقل کرنا۔

Reshipment : (n) (جہاز میں) دوبارہ لدائی ؛ایک جہاز سے دوسرے جہاز میں منتقلی۔

Reshow : (v) دوبارہ دکھانا ؛ ازسرنو دکھانا ؛ پھر سے دکھانا۔

Reshuffle : (v) (۱) (خصوصاً)کارڈوں کو بے ترتیب کر دینا یا اُن کی ترتیب بدل دینا (مجازاً) واقعات وغیرہ کے رجحانات کو بدل دینا۔ (۲) ازسرنو تنظیم کرنا (کا بینہ ،سیاسی جماعت وغیرہ کو)؛ پھر سے ترتیب دینا یا بدل دینا۔

Reshuffle : (n) ترتیب ثانی ؛ تنظیم نو ؛پھر سے ترتیب بدل دینے کا عمل۔

Reshuffling : (n) ترتیب ثانی ؛تنظیم ثانی۔

Resiant : (a) [L.'Residere.'] (۱) سکونت پذیر ؛ اقامت گزیں ؛ مستقر۔ (۲) دیکھو Resident (a).

Resiant : (n) ساکن ؛ مقیم ؛حاضر۔

Reside : (v) (۱)رہنا ؛سہنا ؛بودوباش رکھنا ؛ بسنا ؛ سکونت کرنا ؛ رہنا ؛ اقامت اختیار کرنا ؛مقیم ہونا ؛ ساکن ہونا ؛ خاص مقام پر رہنا ؛ کسی جگہ میں رہنا ۔(۲)حاصل ہونا ؛ (اختیار وغیرہ ہونا)۔ (۳)موجود ہونا (صفت وغیرہ)؛ قرار پکڑنا ۔ (۴)ساری ہونا ؛ ساز ہونا ؛ بس جانا ؛ تفویض کرنا/یا ہونا۔

Residence : (n) [L.'Residentia .'] (۱)محل ؛مقام ؛جائے بودوباش ؛ مسکن ؛منزل ؛ڈیرا؛ ٹھکانا ؛ گھر؛ استھان ؛محل اقامت ؛ اقامت گاہ؛ سرکاری اقامت گاہ۔ (۲)اقامت سکون ؛قیام ؛ بودوباش ؛ بسیرا لینا ؛ نواس ۔(۳)(مجازاً) اختیار کی جگہ ؛ خود مختاری؛ اختیار ۔(۴)مدت قیام۔

In residence : دوران قیام ؛ دوران سکونت۔

To have one's residence : قیام کرنا ؛ سکونت اختیار کرنا ؛ اقامت اختیار کرنا ؛مقیم ہونا ؛ بود وباش اختیار کرنا۔

To take up one's residence : سکونت پذیر ہونا ؛ مستقل طور پر کسی مقام پر رہنا ؛مسکن اختیار کرنا ؛اقامت کرنا۔

Residency : (n) (۱)گورنر جنرل کے نمائندہ کا سرکاری اقامت گاہ ؛ ریزیڈنسی ؛ ریزیڈنٹ کے رہنے کی عمارت ۔(۲)ڈچ ایسٹ انڈیز کا انتظامی صوبہ۔

Resident : (a) [L.'Residentem.'] (۱)سکونت پذیر ؛اقامت گزیں ؛ مستقر ۔(۲)ہر موسمی(پرندے وغیرہ)؛ (پرند ، جانور وغیرہ) ایک جگہ رہنے والا ؛ غیر مہاجر ؛مقیم ؛جو موسم کے لحاظ سے تبدیل مقام نہ کرتے ہوں ؛ بے حرکت ؛ ساکن۔ (۳)حاضر ؛موجود؛ اصلی ؛ذاتی ؛خلقی ؛ لاینفک ؛ رائج ؛عام ۔ (۴)فرائض کی انجام دہی کے لئے قیام کرنے والا ؛ مقیم ؛ پابند اقامت ؛ پابند سکونت جیسے (Resi-dent surgeon ,tutor) ۔ (۵) مختص (بہ مقام) ؛ مخصوص۔

Resident : (n) (۱) وہ شخص جو کسی جگہ مستقل طورپر رہتا ہو ؛ باشندہ ؛ رہنے والا ؛ساکن ؛مقیم ؛کبھی کبھی خاص طور پر اچھی جماعت کے باشندوں کے لئے استعمال ہوتا ہے۔ (۲)(سیاسیات) مقیم نمائندہ ؛ ریزیڈنٹ ؛ وائسرائے کا ایجنٹ جو ریاستوں میں رہتا ہے ؛ ہندوستان کے گورنر جنرل کا نمائندہ ۔ (۳)ڈچ ایسٹ انڈیز کے انتظامی صوبے کا گورنر۔

Resident appointment : (n) (سیاسیات) اقامتی آسامی۔

Resident commissioner : (n) (۱)امریکا کا دارالعوام (House of representative) میں ماتحت صوبے کا نمائندہ جسے قانون ساز اسمبلی میں بولنے کا اختیار ہوتا ہے لیکن ووٹ دینے کا اختیار نہیں ؛ ریزیڈنٹ کمشنر ۔ (۲)برطانوی حکومت کا نمائندہ جسے انتظامہ کا اختیار حاصل ہوتا ہے۔

Resident cultivator : (n) (زراعت) اقامتی کاشتکار۔

Resident doctor : (n) مقیم ڈاکٹر؛وہ ڈاکٹر جو اسپتال کے لئے مخصوص ہو ؛ اقامتی ڈاکٹر۔

Resident surgeon : (n) (طبیعیات)مقیم ڈاکٹر۔

Residenter : (n) (اسکاتستانی اور امریکا)سکونت اختیار کرنے والا ؛ باشندہ ؛ مقیم ؛ ساکن ؛ باشی۔

Residential : (n) سکونت ؛اقامتی ؛ قابل بودوباش ؛محلی ؛مقیمی ۔ (۲)سکونت کے متعلق۔

Residentiality : (n) سکونت ؛اقامت۔

Residentially : (adv.) سکونت کے طور پر ؛اقامت کے طور پر۔

Residentiary : (n) [Med .L.'Residentiarius.'] مقیم پادری ؛ سکونت گزیں پادری ؛پابندی اقامت پادری ؛محل پادری ؛ اقامتی پادری۔

Residentiary : (a) (۱)سکونت گزیں ؛پابندی اقامت ۔(۲)سکونت یا

اقامت کے متعلق : سکونتی : اقامتی ۔

Canon residentiary : اقامتی پادری :وہ پادری جس کا کلیسا کی عمارت میں رہنا ضروری ہو ۔

Residentiaryship : (n) اقامتی پادری کا عہدہ ۔

Residentship : (n) عہدۂ ریزیڈنٹ ۔

Resider : (n) دیکھو Resident

Residual : (n) (۱)(ریاضیات)حاصل تفریق :باقی :بچا کھچا ۔ (۲) کسی خط منحنی اور کسی انحناکے نقطہ ہائے تقاطع کے دو نظاموں میں سے کوئی ایک ۔(۳) بچی ہوئی رقم: بقیہ : مابقی : محسوب رقم ۔(۴)(کیمیا) پس ماندہ: بقیہ: رُسوب :ثفل : تہ نشین : فاضل ۔

Residual : (a) [Med .L.'Residualis.'] (۱)(ریاضیات) حاصل تفریق کا یا اُس سے متعلق :تفریق کرنے کے بعد بچا ہوا ۔(۲)بچا ہوا: بقیہ :مابقی :غیر محسوب(رقم):حساب کتاب کے بل کے متعلق۔ (۳)(کیمیا)رُسوبی :ثفلی :تہ نشین :فاضلہ ۔

Residual affinity : (n) (کیمیا)پسماندہ رلف ۔

Residual analysis : (n) (کیمیا) تجزیہ رُسوبی ۔

Residual calculus : (n) احصاء رُسوبی۔

Residual charge : (n) (الیکٹرک)پسماندہ بار ۔

Residual gas : (n) (کیمیا) پسماندہ گیس ۔

Residual induction : (n) پسماندہ مقناطیسیت ۔

Residual magnetism : (n) دیکھو Residual induction

Residual mountain : (n) (ارضیات) پسماندہ کوہ ۔

Residual placer : (n) پسماندہ ریت ، بجری کنکر وغیرہ کی تہ جس میں قیمتی معدنیات کے ریزے ہوں۔

Residual power : (n) سرکاری حکّام کے سپرد مخصوص اختیار ۔

Residual product : (n) ضمنی پیداوار (کوئلہ اور کولتار ضمنی پیداوار یعنی Residual product ہیں ) ۔

Residual radioactivity : (n) (طبیعیات) بقیہ تابکاری ۔

Residual sound : (n) باز گشت : گونج ۔

Residual valence : (n) دیکھو Residual affinity

Residual voltage : (n) (الیکٹرک) پسماندہ وولٹاژ ۔

Residuary : (a) (۱) بقیہ جائداد کے متعلق : (قانون) وارث کی باقی ماندہ املاک یا اُس سے متعلق : باقی ماندہ : ما بقیٰ : باقیات کے متعلق : بقیہ ۔ (۲) اُسوبی : باقی ماندہ جنس سے متعلق : کیمیاوی پسماندہ : تلچھٹ کا یا اُس سے متعلق۔

Residue : (n) [L. 'Residum'.] (۱) ما بقیٰ : بقیہ : بچا کھچا : جو باقی بچ گیا ہو ۔ (۲) (قانون) جائداد کا وہ حصہ جو قرض ، گذارہ وغیرہ ادا کرنے کے بعد باقی رہے : بقیہ جائداد ۔ (۳) فضلہ : تلچھٹ : گاد (کیمیا) اُسوب: ثُفل : تلچھٹ : فاضل : تہ نشین : دُرد ۔ (۴) (معاشیات) ما بقیٰ: باقی (جمع باقیات) ۔

Cubic residue : (ریاضیات) کعبی حاصلِ تفریق ۔

Method of residues : اصولِ باقیات : (فلسفہ) باقیاتی طریقہ ۔

Quadratic residue : (ریاضیات) دو قدری حاصل تفریق ۔

Residuum/ Resiua : (n) [L. neut of 'Residuus'.] (۱) مابقیٰ : باقیات : بقیہ مادہ : پس ماندہ : فضلہ : تلچھٹ : گاد : دُرد : رُسوب : ثُفل ۔ (۲) (معاشیات) اور (حساب کتاب میں) وہ رقم جس کا پتہ نہ چلتا ہو : بل : فرق : غیر محسوب رقم : باقی ۔ (۳) ادنیٰ طبقہ : رذیلوں کا طبقہ : (سماجیات) شودر طبقہ ۔ (۴) باقی غلطی : بقیہ ۔ (۵)(قانون) جائداد کا وہ حصہ جو قرض ، گذارہ وغیرہ ادا کرنے کے بعد باقی رہے : بقیہ جائداد ۔ (۶)(خصوصاً) افروختگی یا تبخیر کے بعد جو باقی رہ جائے : دُرد : گاد ۔

Resign : (v) [L. 'Resignare'.] (۱) ترک کرنا : چھوڑ دینا : دست کش ہونا: دست بردار ہونا : وا گذار کرنا : کنارہ کش ہونا : علاحدہ ہو جانا ۔ (۲) سپرد کرنا : تفویض کرنا : سونپنا : حوالہ کرنا ۔ (۳) صبر کرنا : راضی بہ رضا ہونا : تسلیم و رضا اختیار کرنا : سر تسلیم خم کرنا ۔ (۴) ملازمت سے استعفیٰ دینا : مستفی ہونا: سبکدوش ہونا : عہدہ سے الگ ہو جانا ۔

Resignation : (n) [med. L. 'Resignationem'.] (۱) ترک کرنا : دست

برداری : کنارہ کش : دست کشی : وا گذاری : استعفا؛ عہدہ سے علاحدگی ۔ (۲) تسلیم و رضا : رضا مندی؛ (دینیات) توکّل : صبر : قناعت ۔ (۳) (نفسیات) تفویض : سپردگی ۔

**Resigned : (a)** (۱) متوکل : سلیم : مستعفی ۔ (۲) قناعت پسندانہ : صابرانہ : صابر : قانع : راضی بہ رضا ۔ (۳) عہدہ : ملازمت سے سبکدوش شدہ ۔

**Resignedly : (adv.)** قناعت پسندی سے : تسلیم و رضا سے : صبر سے۔

**Resignedness : (n)** قناعت پسندی : تسلیم و رضا : صبر : استعفیٰ ۔

**Resigner : (n)** استعفیٰ دینے والا : سبکدوش ہونے والا : تسلیم و رضا اختیار کرنے والا ۔

**Resignful : (a)** با استعفیٰ : صابرانہ ، قناعت پسندانہ ۔

**Resignment : (n)** دیکھو Resignation

**Resile : (v)** [L. 'Resilire'.] (۱) مفاہمت : معاہدہ : بیان کو واپس لینا یا پھر جانا : پیچھے ہٹنا : لوٹ جانا ۔ (۲) سکڑنا؛ سمٹنا؛ ٹھٹھرنا : (بھینچ کر) اُبھرنا : (کھینچ کر) سکڑنا ۔ (۳)چونک یا اُچھل کر پیچھے ہٹنا : جھجھک جانا ۔ (۴)لچک رکھنا : اُبھرنے کی قوت رکھنا : چونچال ہونا ۔ (۵) کسی نقطہ سے واپس ہونا : کسی مقام سے واپس ہونا (پہنچ کر) : بر گشتہ ہونا؛ پھرنا ۔ (۶) اصلی حالت میں لوٹنا : اصل کی طرف مراجعت کرنا ۔

**Resilement : (n)** فسخ : ابطال : عدول : رجوع : اصل کی طرف رجعت : بر گشت : لچك ۔

**Resiliate : (v)** منسوخ کرنا : فسخ کرنا : رد کرنا : قلم زد کرنا : اٹھا دینا : مٹانا ۔

**Resilience : (n)** (۱) بر گشت : رجوع : عدول : حالت ارتجاعی ۔ (۲) لچك : اُبھرنے کی قوت : چونچال پن ۔ (۳)(میکانیات) باز گشت : (طبیعیات) لچك : لچکی توانائی ۔

**Resiliency : (n)** (۱) سکڑنے یا سمٹنے کی حالت : ارتجاعی : خاصیت ارتجاعی ۔ (۲) لچك : لچکی توانائی : اُبھرنے کی قوت: لوچ : بحال ہونے کی حالت ۔

**Resilient : (a)** [L. 'Resilientem'.] (۱) مرتجع : بر گشت ہونے والا : عود کننده ۔ (۲) لچك دار : لچك کر ابھرنے والا : چونچال : قابل کشش : قابل انقباض و انبساط ۔

**Resilient escapement : (n)** (نقابت) لچکی گریزہ ۔

**Resiliently : (adv.)** بر گشتگی کے ساتھ : لچکداری کے طور پر ۔

**Resiliometer : (n)** لچکی توانائی کو جانچ کرنے کا ایک آلہ ۔

**Resilver : (v)** دوبارہ چاندی چڑھانا : از سر نو چاندی سے قلعی کرنا ۔

**Resin : (n)** [L. 'Resina'.] (۱)رال ، چیڑ وغیرہ کا گوند : صمغ : دھونا ۔ (۲) مصنوعی رال جو کیمیاوی طریقے سے بناتے ہیں۔ (۳) (کیمیا) لاکھ : رال : بیروزہ : ڈالر ۔

**Resin : (v)** رال ملنا یا لگانا : دھونا ملنا یا لگانا ۔

**Resin acid : (n)** رابی ایسڈ ۔

**Resin alcohol : (n)** رابی الکحل ۔

**Resin-bee : (n)** تنہائی پسند شہد کی مکھی ۔

**Resin bush : (n)** جنوبی افریقہ کی ایك جھاڑی ۔

**Resin canal : (n)** (نباتیات) رالی نال ۔

**Resin cell : (n)** (نباتیات) رالی کیسہ ۔

**Resin cerate : (n)** سومیائی مرہم ۔

**Resin corporales : (n)** غیر مادی اشیاء ۔

**Resin oil : (n)** رالی تیل : روغن رال ۔

**Resin soap : (n)** رالی صابن ۔

**Resin spirit : (n)** رالی اسپرٹ ۔

**Resin substances : (n)** (کیمیا) رالی اشیاء ۔

**Resin weed : (n)** دیکھو Compass plant

**Resina : (n)** دیکھو Resin

**Resinaceous : (a)** (کیمیا) رال نما : رالی ۔

**Resinate : (n)** رال دار چیز : رال نمك ۔

**Resinate : (v)** رال سے بھرنا یا رال کا مزہ پیدا کرنا ۔

Resinback : (n) سرکس کا گھوڑا۔

Resiner : (n) رال جمع کرنے والا : درخت سے رال نکالنے والا ۔

Resing : (v) دوبارہ گانا : از سر نو نغمہ سرائی کرنا۔

Resinic : (a) رال سے متعلق : رال دار : رال سے نکالا ہوا ۔

Resiniferous : (a) (کیمیا) رال دار : رال نما : صمغی ۔

Resinification : (n) [Fr. 'Resinification'.] رال ملانے کا عمل : رال بنانے کا عمل : رال بنائے جانے کا فعل ۔

Resiniform : (n) رال نما۔

Resinify : (v) [Fr. 'Resinifier'.] (۱) رال ملانا : رال بنانا ۔ (۲) رال میں بدلنا ۔

Resinize : (v) رال ملنا : رال ملانا یا بنانا۔

Resinlike : (a) رال نما۔

Resino- : جزو ترکیبی بمعنی رالی ، صمغی ۔

Resinogenous : (a) دیکھو Resiniferous

Resinoid : (a) (کیمیا) رال نما۔

Resinoid : (n) (۱) رال نما شے ۔ (۲) مختلف پھولوں کی خوشبو جو عطر کے لئے استعمال ہو ۔

Resinol : (۱) (کیمیا) الکحل کی مختلف قسمیں جو رال میں پائی جاتی ہیں ۔ (۲) دیکھو Retinol ۔

Resinosis : (n) (نباتیات) رال ریزی ۔

Resinous : (a) (۱) رال صفت : رال کا : رال سے حاصل کیا ہوا۔ (۲) لاکھی : رالی : صمغی : صمغ دار ۔ (۳) (الیکٹرک) منفی ۔

Resinous electricity : (n) (الیکٹرک) لاکھی برق : منفی برق ۔

Resinously : (adv.) رال دار : رال دار کے طور پر ۔

Resinousness : (n) رال دار ہونے کی حالت ۔

Resintegra : (n) بغیر جانچ پڑتال کا مقدمہ یا قضیہ ۔

Resiny : (a) دیکھو Resinous

Resipiscence : (n) [L. 'Resipiscentia'.] (۱) احساس خطا : باز عقلی : توبہ : اصلاح : اقرار خطا : غلطی یا قصور کا اقرار ۔ (۲)تغیر حال : تغیر عقیدہ : تغیر وضع ۔ (۳) آنکھیں کھلنا : راہ راست پر آنا ۔

Resipiscent : (a) باز عقل : تائب : توبہ کار : معترف بہ گناہ جسے غلطی کا احساس ہو : جو راہ راست پر آ گیا ہو ۔

Resist : (n) [f. the(v).] (۱) مسالہ جو کسی چیز کی سطح پر (خصوصاً چھپیری چھینٹ (Calico) کے ان حصوں پر لگایا جاتا ہے جو رنگ سے محفوظ رکھے جاتے ہیں) محفوظ رکھنے کے لئے لگا دیا جائے : روک مسالہ ۔ (۲)(فوٹو گرافی) مُزاحمہ ۔

Resist : (v) [L. 'Resistere'.] (۱) مقابلہ کرنا : مدافعت کرنا : مزاحمت کرنا : روکنا : مخالفت کرنا : ممانعت کرنا : دور رکھنا: متاثر نہ ہونا ۔ (۲) باز رہنا ۔ (۳) مزاحم ہونا : مقابلے میں آنا : مانع ہونا ۔

He can not resist a joke : وہ مزاح سے لطف اندوز ہوتا ہے : وہ دل لگی کی طرف مائل ہے ۔

Resistance : (n) (۱) مقاومت : مزاحمت : مزاحمت کی قوت : مخالفت: مدافعت ۔ (۲) رکاوٹ : مزاحمت ۔ (۳) (برق ، حرارت وغیرہ) غیر برق گذاری : غیر حرگذاری ۔ (۴) وہ پردہ جو برقی رَو کی مزاحمت کرتا ہے ۔ (۵) (الیکٹرک) مزاحمت (طلب) سَناعیت : (حیاتیات) سناعیت ۔ (۶)طریقۂ مزاحمت : قوتِ مزاحمت (خصوصاً جانور اور پودا وغیرہ میں) : قوت مدافعت ۔ (۷) مزاحمت کرنے والا۔ (۸) پوشیدہ تنظیم جو تمام ملک میں مخالفت کرنے میں سرگرم ہو : خصوصاً فرانسیسی تنظیم جو ۱۹۳۹-۴۵ کی جنگ میں تھی ۔

Electrical resistance : (الیکٹرک) برقی مزاحمت ۔

External resistanse : (الیکٹرک) بیرونی مزاحمت ۔

Internal resistance : (الیکٹرک) اندرونی مزاحمت ۔

Specific resistance : (الیکٹرک) مزاحمت مخصوصہ : مزاحمت نوعی ۔

Line of least resistance : سب سے سہل رستہ : سب سے سہل نسخہ : سہل ترین راستہ ۔

Passive resistance : مقاومت بے مزاحمت : سخت مخالفت

کے بغیر ۔

Piece of resistance : دیکھو Piece

Resistance box : (n) (الیکٹرک) مزاحمتی ڈبّہ ۔

Resistance coil : (n) مزاحمتی مرغولہ ۔

Resistance pyrometer : (n) (طبیعیات) مزاحمتی آتش پیما ۔

Resistance thermometer : (n) (طبیعیات) مزاحمتی تپش پیما ۔

Resistant : (a) [Fr. 'Resistant '.] مانع : مزاحم : مُزاحمانہ : تاب آور : مقاوم : (فوٹوگرافی) مزاحمہ (حیاتیات، طب) مفیج: مزاحم ۔

Resistant : (n) (۱) مزاحمت کرنے والا : مقاومت کرنے والا (اب شاذ) ۔ (۲) روک مسالہ ۔

Resistantly : (adv.) مزاحمت کرتے ہوئے ۔

Resistent : (a) [L. 'Resistentem'.] دیکھو Resistant (a)

Resister : (n) مقاومت ، مزاحمت کرنے والا : مُزاحم : مقاوم : (سیاسیات) عدم تعاونی : حامی عدم تعاون ۔

Passive resister : دیکھو Passive resistance

Resistful : (a) پُر مقاومت : قابل مزاحمت : قابل مدافعت : مزاحمت پذیر ۔

Resistability : (n) (۱) (الیکٹرک) مزاحمت پذیر : مدافعت پذیری ۔ (۲) استعداد مقاومت : تاب مقاومت : قوت مزاحمت ۔

Resistible : (a) قابل تحمل : قابل مدافعت : قابل مقاومت : مقاومت پذیر: جو روکا جا سکے : جس کا مقابلہ کیا جا سکے ۔

Resistibleness : (n) مدافعت پذیر : مزاحمت پذیری ۔

Resistibly : (adv.) مدافعت پذیر کے ساتھ ۔

Resisting : (a) مقاوم : مزاحم ۔

Resisting force : (n) (طبیعیات) قوت مزاحمت ۔

Resisting medium : (n) (طبیعیات) واسطۂ مُزاحمہ ۔

Resisting power : (n) (طبیعیات) طاقت مزاحم ۔

Resistingly : (adv.) مزاحمانہ : مزاحمت کے طور پر ۔

Resistive : (a) تاب آور : مزاحمت کا : مزاحمانہ : مقاومت وار ۔

Resistively : (adv.) مزاحمت کے ساتھ : مزاحمانہ ۔

Resistiveness : (n) مزاحمت ۔

Resistivity : (n) مزاحمتِ نوعی : مزاحمیّت ۔

Resistless : (a) (۱) غیر مزاحمانہ : بغیر مقاومت کے : جو روکا نہ جا سکے : جس کا مقابلہ نہ کیا جا سکے ۔ (۲) غیر قوت یا صلاحیتِ مدافعت ۔

Resistlessly : (n) بغیر مدافعت کے : بغیر مزاحمت کے ۔

Resistlessness : (n) غیر مدافعت : غیر مُزاحمت ۔

Resistor : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) مُزاحم آلہ : آلۂ مزاحمت ۔

Resitting : (n) (۱) مجلس قانون ساز کی دوسری رکنیت ۔ (۲) دوسری نشست ۔

Resjudicata : (n) (قانون) اَمر فیصل شدہ ۔

Reslant : (v) از سر نو ڈھلوان کرنا : پھر سے ترچھا ہونا یا کرنا : دوبارہ ڈھلوان ہونا ۔

Resmobiles : (n) [L.] حرکت پذیر شے : منقولہ شے۔

Resmooth : (v) دوبارہ ہموار کرنا : پھر مسطح کرنا : از سر نو برابر کرنا ۔

Resocialization : (n) دوبارہ اشتراکی یا بنائے جانے کا عمل : بحالی ۔

Resole : (v) (جوتے میں) نیا تلا لگانا ۔

Resolubility : (n) تجزیہ پذیری : تحلیل پذیری : ملائیت : قابلیت تجزیہ۔

Resoluble : (a) [late L. 'Resolubilis'.] (کیمیا) تجزیہ پذیر : تحلیل پذیر : تحویل پذیر : گھلنے کے قابل : حل شدنی : (طبیعیات و کیمیا) گداختنی ۔

Resolubleness : (n) دیکھو Resolubility

Resolute : (a) [L. 'Resolutus'.] مستقل : ثابت قدم : صاحب عزم : راسخ : استوار : مصمم : ثابت : مستقیم : استوار : مستقل

مزاج ؛ قوی الارادہ ؛ دلیر ؛ جیوٹ ؛ با ہمت ؛ الو العزم ؛ دلیرانہ ؛ پکّا ؛ مضبوط ۔

**Resolute : (v)** [L. 'Resolut, Resolvere'.] (اب امریکا) تجاویز مرتب کرنا ؛ تجاویز منظور کرنا یا پاس کرنا ۔

**Resolutely : (adv.)** بطور استوار ؛ ثابت قدمی کے ساتھ ؛ عزم راسخ کے طور پر ۔

**Resoluteness : (n)** ثابت قدمی ؛ اولوالعزمی ؛ استواری ۔

**Resolution : (n)** [L. 'Resolutionem'.] (۱) تحلیل ؛ تجزیہ ؛ حل ۔ (۲) تحویل ۔ (۳) (طب) ورم کا تحلیل ہونا ؛ انحطاط ؛ شیوح ؛ دفع ؛ حل ؛ بر طرف سازی ۔ (۴) (عروض) ایک لمبے بول کی جگہ دو چھوٹے بول رکھنا ؛ ایک ہجا بلند کی جگہ دو ہجا کوتاہ رکھنا ۔ (۵) بے آہنگ نغمہ چھیڑ کر اسے ہم آہنگ بنانا ؛ خوش آہنگ سازی ۔ (۶)(میکانیات) ایک قوت کے عوض اس کے مساوی دو یا زیادہ قوتیں رکھنا ؛ تحویل قوت ۔ (۷) حل (مسئلے وغیرہ کا) ؛ رفع ہونا ؛ دور ہونا (شبہات کا) ۔ (۸)تجویز ؛ ریز و لوشن ؛ قرار داد ۔ (۹) قصد ؛ ارادہ ؛ عزم ۔ (۱۰) قوت ارادہ ؛ ثبات قدم ؛ مستقل مزاجی ؛ جیوٹ ؛ دلیری ؛ ہمت ؛ استواری ؛ عزم ثابت ؛ (نفسیات) عزم ؛ استقلال ۔ (۱۱) (طبیعیات) گداخت ؛ پگھلاؤ (ریاضیات) حل ۔

**Stage of resolution :** (طب) زمانۂ انحطاط مرض ۔

**Resolution : (n)** دوبارہ حل کرنے یا تجویز کا عمل ۔

**Resolution principle : (n)** (عضویات) اُصول تحویل ۔

**Resolution of force : (n)** (میکانیات) تحویل قوت ۔

**Resolution of velocity : (n)** (میکانیات) تحویل رفتار ۔

**Resolutionary : (a)** تجزیہ کرنے والا ؛ تحلیل کنندہ ۔

**Resolutioner : (n)** (تاریخ) اسکاٹ لینڈ کی اس جماعت کا رکن جس نے ۱۶۵۰ء کی منظور شدہ تجاویز کو قبول کیا جس کی رو سے اُس شخص کو دوبارہ بحال کیا گیا جس نے کروم ول (Cromwell) کے خلاف تنازع میں حصہ نہیں لیا ۔

**Resolutionist : (n)** دیکھو Resolutioner

**Resolutive : (a)** [med. L. 'Resolutivus'.] (۱) محلّل ؛ تحلیل یا حل کرنے والا ؛ حل کرنے کی صلاحیت یا قوت رکھنے والا ۔ (۲) (طب) محلّل (دوا) ۔

**Resolutive : (n)** (طب) محلّل دوا ؛ تحلیل دوا ۔

**Resolutive condition : (n)** شرط فسخ معاہدہ ؛ وہ شرط جس کو پوری ہونے پر معاہدہ فسخ ہو جائے ۔

**Resolvability : (n)** تحلیل پذیری ؛ تجزیہ پذیری ۔

**Resolvable : (a)** (کیمیا) قابل تحلیل ؛ قابل حل ؛ تحلیل پذیر ؛ تجزیہ پذیر ؛ (میکانیات) تحویل پذیر ۔

**Resolvable nebula : (n)** حل پذیر سُدیم ۔

**Resolvableness : (n)** دیکھو Resolvability

**Resolvancy : (n)** تجزیہ پذیر ؛ قابل تعمیم ۔

**Resolve : (n)** [f. the v.] (۱) قصد ؛ ارادہ ؛ عزم ۔ (۲) (نفسیات) استقلال ؛ ثابت قدمی ؛ ارادے کی پختگی ۔ (۳) تجویز؛ قرار داد ۔ (۴) محلول ؛ مادہ حل شدہ ۔ (۵) حل ؛ بسط ؛ تجزیہ ۔

**Resolve : (v)** [L. 'Resolvere'.] (۱) تحلیل کرنا ؛ تجزیہ کرنا ؛ علاحدہ ہونا یا کرنا ؛ الگ الگ کرنا ۔ (۲) تحلیل کرنا ؛ حل کرنا۔ (۳) تحویل کرنا ؛ منتقل کرنا ۔ (۴) (موسیقی) بے آہنگ نغمے کو ہم آہنگ بنانا ؛ ہم آہنگ نغمہ بننا ؛ ہم آہنگی کرنا ؛ موزوں بنانا ۔ (۵) (مسئلے کو) حل کرنا ؛ طے کرنا ؛ صاف کر دینا ؛ واضح کر دینا ؛ (شبہات کو) رفع کر دینا ؛ قبضے کو حل کرنا ۔ (۶) قصد کرنا ؛ عزم کرنا ؛ مصمم کرنا ؛ ہمت کرنا ؛ استقلال سے کام لینا ۔ (۷)قرار داد منظور کرنا ؛ ریز و نوش پاس کرنا ؛ تجویز منظور کرنا ؛ تجویز ترتیب دینا ۔ (۸) آمادہ کرنا ۔ (۹)(طبیعیات ، کیمیا) گلانا ؛ پگھلانا ؛ (ریاضیات) حل کرنا ۔ (۱۰) (میکانیات) تحلیل کرنا ؛ تحویل کرنا ۔ (۱۱) (قانون) کالعدم ہونا ۔ (۱۲) روشن کرنا ؛ رفع کرنا ؛ دفع کرنا ؛ بر طرف کرنا ؛ دور کرنا ؛(مصیبت ، پریشانی وغیرہ)۔ (۱۳) (مرضیات) تشخیص کرنا ؛ پہچاننا ؛ ہٹانا ؛ ختم کرنا (ورم وغیرہ) (تحلیل کے ذریعہ)۔ (۱۴) تبدیل کرنا ؛ تبدیل ہونا ؛ شکل ، ہیئت بدل دینا ؛ دوسری صورت یا شکل میں بدلنا ؛ کمیٹی میں (خود سے) بدل جانا ؛ بطور کمیٹی کام کرنے کا فیصلہ کرنا ۔ (۱۵) جواب دینا (سوال ، بحث وغیرہ کا)۔ (۱۶) فیصلہ کرنا ؛ طے کرنا (مشکوک نقطہ)۔

**Resolve : (a)** (۱) مصمم ؛ عزم راسخ رکھنے والا ؛ ثابت قدم ؛ مستقر؛ مطمئن ؛ مستحکم ۔ (۲) حل شدہ ؛ تحلیلی ؛ ملایا ہوا؛ تحلیل کیا ہوا ؛ محلّل ۔ (۳) تجزیہ شدہ ۔ (۴) طے شدہ؛ حل شدہ (مسئلہ) ۔ (۵) صلاح کیا ہوا ؛ مشورہ کیا ہوا ؛ منظور شدہ ؛ پاس کی ہوئی (تجویز) ۔

Resolved part : (n) (میکانیات) جُزو تحلیلی ۔

Resolvedly : (adv.) مصمم طور پر : مستقل مزاجی سے ۔

Resolvedness : (n) (۱) تجزیہ شدگی ۔ (۲) تصمیم راسخ : ثابت قدم ۔

Resolvend : (n) [L. 'Resolvendum'.] (ریاضیات) (جزا کے عمل میں) جذرالمربع یا جذرالمکعب نکالتے وقت جو عدد گھٹ کر باقی رہ جائے ۔

Resolvent : (a) [L. 'Resolventum'.] (طب) محلّل : تحلیل کنندہ : تحلیل کرنے کی قوت یا صلاحیت رکھنے والا ۔

Resolvent : (n) (۱) محلّل دوا : تحلیل کرنے والی شے ۔ (۲) وہ چیز جس میں کوئی دوسری چیز حل ہو جائے ۔ (۳) مسائل، مصائب وغیرہ کے حل یا طے کرنے کا ذریعہ ۔

Resolver : (n) (۱) مسائل حل کرنے والا : مسئلہ طے کرنے والا : سوال کا جواب دینے والا ۔ (۲) مصمم ارادہ کرنے والا ۔ (۳)تجویز، قرار داد کی حمایت کرنے والا ۔

Resolvible : (a) Resolvable کا متبادل ۔

Resolving : (a) (بصریات) تحلیلی ۔

Resolving power : (n) (بصریات) تحلیلی طاقت ۔

Resonance : (n) [L. 'Resonantia'.] (۱) گونج : گمگ ۔ (۲) (طب) استماع قلب (ریڈیو ، الیکٹرک) گمگ : موجِ صدا : ارتعاش صدا ۔ (۳) رابطہ : تعلق : نسبت : علاقہ : واسطہ ۔ (۴) در احساسی : ہم گدازی : ہم سازی : ہم نوائی ۔

Resonance absorption : (n) گمکی تحلیل ۔

Resonance amplifier (n) گمکی افزائندہ ۔

Resonance box : (n) گمکی ڈبہ ۔

Resonance pipe : (n) گمکی پائپ ۔

Resonance radiation : (n) گمکی اشعاع ۔

Resonance spectrum : (n) (روشنی) گمکی طیف ۔

Resonant : (a) [L. 'Resonant '.] (۱) (آواز) گمک دار : گمکی : گونج دار : گونجنے والی : جس میں جھنکار ہو ۔ (۲) (جگہ) جس میں آواز گونج رہی ہو یا گونجتی ہو : گونجنے والی : صدا پیدا کرنے والی : آواز باز گشت والی ۔ (۳)ارتعاش کے ذریعہ توسیع (آواز)

Resonant : (n) انفی ہم آہنگی ۔

Resonant cavity : (n) گمکی خلا ۔

Resonant circuit : (n) (ریڈیو) گمکی دور ۔

Resonant frequency : (n) (ریڈیو) گمکی تعدّد ۔

Resonantly : (adv.) گونجتے ہوئے ۔

Resonate : (v) [L. 'Resonare'.] گمک کا اظہار کرنا : گونج پیدا کرنا : گونجنا ۔

Resonator : (n) [f. L. 'Resonare'.] (۱) علاحدہ سُر معلوم کرنے کے کا آلہ : آواز تیز کرنے کا ایک آلہ ۔ (۲) مِضراب (ریڈیو) گمکیا ۔

Resorb : (v) [L. 'Resorbere'.] دوبارہ جذب کرنا؛ از سرنو جذب کرنا ۔

Resorbence : (n) (کیمیا) انجذاب ثانی یا مکرر : باز جذب : دوبارہ جذب کرنا ۔

Resorbent : (a) (کیمیا) باز جاذب : جذب کرنے والا ۔

Resorcin/ -ine : (n) (کیمیا) پوٹاش اور رال کا مرکب : رال پوٹاش ۔

Resorcinol : (n) (کیمیا) رال پوٹاش کی ایک قسم ۔

Resorcylic : (a) (کیمیا) رال پوٹاش سے متعلق : رال پوٹاش سے نکالا ہوا ۔

Resorption : (n) [L. 'Resorhere'.] (ارضیات) انجذاب ثانی : انجذاب : باز جذب : (حیوانیات) جذبِ عضو ۔

Resort : (n) [OFr. 'Resortir'.] (۱) جتن : تدبیر : علاج : چارۂ کار : وسیلہ ۔ (۲) رجوع : استعمال : کام لینا ۔ (۳) آمد و رفت ۔ (۴) مرجع : آمد و رفت کی جگہ : جمع ہونے کی جگہ : تفریح گاہ : صحت گاہ ۔ (۵) مجمع : بھیڑ: جم غفیر : جم گھٹا : ہجوم : انبوہ ۔

Health resort : (طب) صحت گاہ : مقامِ صحت ۔

In the last resort : آخری کوشش : آخری تدبیر : آخری چارہ جوئی ۔

Sea side resort : مقام کنارۂ بحر : وہ مقام جو سمندر کے

Resourceful : (a) با تدبیر : لائق : شائستہ : حاضر دماغی : با استعداد : سوجھ بوجھ کا : خوش تدبیر (نفسیات) وسیع الذرائع: رَسا : حاضر دماغ ۔

Ressourcefully : (adv.) سمجھ بوجھ سے : حاضر دماغی کے ساتھ : خوش تدبیری سے ۔

Resourcefulness : (n) لیاقت : صلاحیت : تدبیر : حاضر دماغی : سوجھ بوجھ : ذہن کی رسائی : خوش تدبیری ۔

Resourceless : (a) بے وسیلہ : بیچارہ : بے تدبیر : بے دست و پا : بے نوا ۔

Resourcelessness : (n) بے چارگی : بے وسیلگی : بے تدبیری : بے نوائی : بیچارگی : بے دست و پائی : عدم ابتکار ۔

Resources of a country : (n) (سیاسیات) ملک کے وسائل ۔

Resow : (v) دوبارہ تخم ریزی کرنا : دوبارہ بونا (بیج) : ازسرنو بونا ۔

Respect : (n) [L. 'Respectus'.] (۱) علاقہ : نسبت : لگاؤ : ربط : تعلق: شخص یا چیز کا ایک دوسرے سے تعلق : رشتہ داری ۔ (۲) لحاظ : پاس : رعایت : مراعات : ملاحظہ : توجہ: طرف داری ۔ (۳) پہلو : لحاظ : اعتبار ۔ (۴) عزت : وقعت : احترام : خصوص ۔ (۵) شہرت ۔

As respect : بہ متعلق : اس کے متعلق ۔

In respect (of) : بحوالہ : بہ متعلق ۔

To have respect to : (۱) (کسی سے) رشتہ یا تعلق رکھنا یا ہونا ۔ (۲)(کسی سے) رجوع کرنا : کسی کا حوالہ دینا۔ (۳)کسی چیز پر غور کرنا ۔

To pay one's respect : کسی کا احترام کرنااس کے گھرجا کر۔

With respect : کسی لحاظ کے ساتھ : احترام کے ساتھ: کسی حوالہ کے ساتھ ۔

Without respect : بغیر کسی لحاظ کے ۔

Respect : (v) [L. 'Respicere'.] (۱) پاس کرنا : لحاظ کرنا : مربوط ہونا : سلوک کرنا : تدبیر کرنا ۔ (۲) علاقہ ہونا : نسبت ہونا : منسوب کرنا : مختص ہونا : حوالہ کرنا : حوالہ دینا ۔ (۳) عزت کرنا : احترام کرنا : محترم سمجھنا ۔ (۴)احترام مد نظر رکھنا : رعایت ملحوظ رکھنا : لحاظ رکھنا: دست اندازی نہ کرنا : دخل نہ دینا : ہتک نہ کرنا۔ (۵) مہلت دینا : وقت دینا ۔ (۶) مراعات دینا ۔ (۷) کسی چیز کا منتظر ہونا : مقابل ہونا (مارکہ، تحفہ کا) : برابر ہونا (ایک دوسرے کے) : سامنے ہونا ۔

کنارے یا قریب واقع ہو ۔

Without resort : غیر تدبیر : غیر چارہ جوئی ۔

Resort : (v) [OFr. 'Resortir'.] (۱) رجوع کرنا : وقت پر واپس ہونا: مدد لینا : کام لینا ۔ (۲) کسی جگہ گروہ در گروہ جمع ہو جانا : جوق در جوق جمع ہونا : آمد و رفت رکھنا : آنا جانا ۔ (۳) بلاوے کا جواب دینا ۔ (۴) حق ملکیت کی ایک معینہ میعاد یا موہوب کی وفات کے بعد واہب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرنا ۔ (۵) آگے بڑھنا : کسی جگہ جانا ۔ (۶) مسکن رکھنا : سکونت اختیار کرنا : ٹھہرنا ۔

Resort : (v) پھر سے چھانٹنا : دوبارہ تقسیم کرنا : از سر نو علاحدہ کرنا ۔

Resorter : (n) اکثر آنے جانے والا : آمد ورفت کرنے والا : رجوع لینے والا ۔

Resorter : (n) پھر سے چھانٹنے والا : دوبارہ تقسیم کرنے والا ۔

Resound : (v) [L. 'Resonare'.] (۱) (آواز یا جگہ کا) گونجنا : صدا پیدا کرنا : گونج جانا : بازگشت ہونا یا کرنا ۔ (۲)(شہرت وغیرہ کا) پھیلنا : چرچا ہونا : دھوم مچا دینا : مشہور ہونا : شہرت پانا ۔ (۳) شور برپا ہونا (تعریف وغیرہ کا) : زور سے دُہرانا (تعریف کا) : تعریف کا پُل باندھنا ۔ (۴) (چیز کا) گونج پیدا کرنا : آواز بنانا : آواز کا پیدا ہونا : تعریف میں غلو کرنا ۔

Resound : (n) گونج : صدا ۔

Resound : (v) دوبارہ آواز ہونا : از سر نو صدا ہونا : دوبارہ بجنا : دوبارہ آواز دینا ۔

Resounding : (a) (۱) دوبارہ آواز پیدا کرنے والی : دوبارہ گونجنے والی ۔ (۲) پُر قوت : پُر زور (آواز) : غیر مبہم : بالکل صاف ۔

Resoundingly : (adv.) گونجتے ہوئے : زور دار آواز سے ۔

Resource : (n) [OFr. 'Re(e)sourdre'.] (۱) عموماً (جمع) سرمایہ : خزانہ : وسائل : ذرائع ۔ (۲) (جمع) ملک کے ذرائع آمدنی : وسائل حفاظت وغیرہ : استعداد مال : سرمایہ ۔ (۳) سہارا : امکان بہبودی ۔ (۴) تدبیر : چارہ : علاج: چارۂ کار : ترکیب : پناہ جوئی کا عمل: عمل استقامت۔ (۵) فرصت کا مشغلہ : وقت کاٹنے کا شغل : کار تفریحی۔ (۶) (نفسیات) سوجھ بوجھ : حاضر دماغی : طبع رسا : خوش تدبیری ۔

To respect innocence /- the innocent : عصمت کا احترام کرنا یعنی عصمت یا با عصمت کو خراب نہ کرنا ؛ نہ بگاڑنا ۔

To respect persons : رو رعایت سے کام لینا ۔

Respect of person : (n) زبردست کی رعایت ؛ رو رعایت ۔

Respectability : (n) (۱) احترام ؛ آبرو مندی؛ شرافت؛ محترم ۔ (۲) بھلا مانس ہونا ؛ بھلا آدمی ۔ (۳) شرفاء ؛ عزت دار آدمی ۔

Respectable : (a) (۱) محترم ؛ شریف ؛ باحیثیت ؛ با شرافت ؛ حیثیت دار ۔ (۲) آبرو مند ؛ عزت دار ؛ آبرو دار ؛ قابل عزت؛ اچھا ۔ (۳) بزرگ ؛ خوش ؛ ظاہر ؛ قابل معاشرت ۔ (۴)معقول ؛ اچھی خاصی (رقم) ؛ اچھا خاصا ؛ اوسط درجے کا ۔ (۵) شریفانہ ؛ سفید پوش ؛ خوش وضع ؛ شائستہ ۔ (٦) قابل برداشت ؛ صاف ؛ واضح ۔

Respectable : (n) عزت دار آدمی ؛ محترم شخص ؛ معزز آدمی ؛ شریف آدمی ؛ بھلا آدمی ۔

Respectableness : (n) احترام ؛ بزرگی ؛ آبرو مندی ؛ شرافت ؛ عزت ۔

Respectably : (adv.) آبرو مندانہ ؛ بطور احترام ؛ شرافت کے طور پر ؛ عزت کے ساتھ ؛ شریفانہ لباس میں ۔

Respecter : (n) احترام کرنے والا ؛ احترام گذار ؛ عزت کرنے والا ؛ تکریم کنندہ ۔

Respectful : (a) محترم ؛ مؤدب ؛ احترام گذار ؛ با ادب ؛ شائستہ ۔

Respectfully : (adv.) ادب سے ؛ مؤدبانہ ؛ محترمانہ ؛ با احترام ؛ محترماً؛ احتراماً ۔

Respectfulness : (n) ادب ؛ احترام ؛ با ادب ہونا ؛ مؤدب ہونا ۔

Respective : (a) [late L. 'Respectivus'.] (۱) انفرادی ؛ اپنی اپنی ؛ انفراداً ؛ منفرد ؛ مختلف ۔ (۲) جدا گانہ ؛ ایک دوسرے سے علاحدہ ۔ (۳) خصوصی ؛ نسبتی ؛ توجہ کنندہ ؛ مراعات کنندہ ۔

Respectively : (adv.) (۱) انفرادی طور پر ؛ فرداً فرداً ؛ نسبتاً ؛ علاحدہ علاحدہ ؛ الگ الگ طور پر ۔ (۲) علی الترتیب؛ حسب ترتیب ۔

Respectiveness : (n) خصوصیت ؛ نسبت ۔

Respectless : (a) بے عزت ؛ بے حیثیت ؛ بے اہمیت ۔

Respectworthy : (a) قابل قدر ؛ عزت کے لائق ؛ قابل احترام ۔

Respell : (v) (خصوصاً) صوتیات کے لحاظ سے دوباہ ہجے کرنا ؛ پھر سے یا مختلف طریقے سے ہجّے کرنا ۔

Respin : (v) دوبارہ بننا ؛ پھر سے بننا ۔

Respirability : (n) تنفس ؛ سانس ؛ قابل تنفس ہونے کی حالت ۔

Respirable : (a) [late L. 'Respirabilis'.] قابل تنفس ؛ سانس لینے کے لائق ؛ جس میں سانس لے سکیں ۔

Respirableness : (n) دیکھو Respirability

Respiration : (n) [L. 'Respirationem'.] (۱) تنفس ؛ سانس لینے کا عمل ؛ اندر سانس لینے اور باہر سانس چھوڑنے کا عمل ۔ (۲) سانس ؛ نفس ۔ (۳) پودوں کا تنفس ؛ پودوں کا ہوا سے آکسیجن لینے کا عمل ۔

Aerobic respiration : تنفّسِ ہوائی ۔

Anaerobic respiration : تنفّس لا ہوائی ۔

Artificial respiration : (طب) تنفّس مصنوعی۔

Cutaneous respiration : (حیوانیات) تنفّس جلدی ۔

Intramolecular respiration : (حیوانیات) تنفّس دوسالمی۔

Watery respiration : (حیوانیات) تنفّس مائی ؛ تنفّس آبی۔

Respirational : (a) دیکھو Respiratory

Respirato- : سابقہ بمعنی تنفس ۔

Respirator : (n) [L. 'Respirare'.] (طب) آلۂ تنفس ؛ سانس لینے کا عمل ؛ مصنوعی آلۂ تنفس ؛ (فلسفہ) وہ آلہ جو کیمیاوی تقطیر میں گرد وغیرہ کی حفاظت کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Respiratory : (a) [mod. L. 'Respiratorius'.] تنفس ؛ تنفس کا ؛ سانس لینے کا ۔

Respiratory apparatus : (n) (نباتیات) نباتی آلاتِ تنفس ۔

Respiratory cavity : (n) (نباتیات) تنفّسی جَوخَہ ۔

Respiratory chamber : (n) دیکھو Respiratory cavity

Respiratory heart/ - leaflet : (n) (حیوانیات) ورقی ریہ کی جھلیوں میں سے ایك ۔

Respiratory movement : (n) (حیوانیات) تنفس حرکت ۔

Respiratory nerve : (n) تنفس عضلہ ۔

Respiratory organs : (n) اعضائے تنفس ۔

Respiratory quotient : (n) (عضویات) تنفس حاصلِ قسمت ۔

Respiratory system : (n) نظام تنفس ۔

Respire : (v) [L. 'Respirare'.] (۱) سانس لینا : سانس لینا اور چھوڑنا : آکسیجن لینا اور کاربن چھوڑنا ۔ (۲) (مجازاً) پھر سے سانس لینا : دم لینا : آرام لینا : تھکاوٹ دور کرنا : سُستانا ۔ (۳) دم میں دم لینا : پھر سے ہمت بندھنا: اُمید پیدا ہونا : قوت پیدا ہونا ۔ (۴) آدمی کے کان میں پھونکنا (کوئی چیز) ۔ (۵) جھپکا چھوڑنا : بخارات کا اُڑانا : (باہر کو) سانس لینا ۔

Respirit : (v) تازہ دم کرنا : دوبارہ ہمت بندھنا یا باندھنا : از سر نو ہمت دلانا : دوبارہ جوش دلانا ۔

Respirometer : (n) آلۂ تنفّس : وہ آلہ جس کے ذریعہ سانس کا علم (خصوصیت وغیرہ) حاصل کیا جاتا ھے : (طب) تنفس پیما ۔

Respirometry : (n) مطالعۂ تنفّس : سانس کا علم ۔

Respiroscope : (n) (طب) تنفّس بین : تنفّس نما ۔

Respite : (n) [L. 'Respectus'.] (۱) مہلت : التوا : موقوفی ۔ (۲) وقفہ : فرصت : فراغت ۔

To put in respite : ملتوی کرنا : موقوف کرنا : تاخیر کرنا : التوا میں ڈالنا ۔

Respite : (v) [L. 'Respectare'.] (۱) سزا کو ملتوی کرنا : مہلت دینا : ملتوی کرنا (خصوصاً موت ، پھانسی کو) : تاخیر کرنا : رکھ چھوڑنا ۔ (۲) (درد یا بیماری میں) عارضی طور پر تسکین دینا : سکون پہنچانا ۔ (۳) (فوج) تنخواہ روك لینا ۔

Respiteless : (a) بغیر وقفہ : مہلت : بغیر ملتوی کے ۔

Resplend : (v) [L. 'Resplendere'.] منوّر ہونا : تاباں ہونا : چمکنا : روشن ہونا ۔

Resplendence : (n) [late L. 'Resplendentia'.] (۱) درخشانی : تجلی : تابانی : چمك دمك : آب و تاب : جگمگاہٹ : ضیا باری : نور پاشی ۔ (۲) (سیاسیات) شکوہ ۔

Resplendency : (n) (۱) دیکھو Resplendence ۔ (۲) منور شے : چمکدار چیز ۔

Resplendent : (a) [L. 'Resplendentem'.] منور : تاباں : چمکدار : روشن : درخشاں : نورانی : جگمگاتا ہوا : ضیا بار : نور پاش ۔

Resplendently : (adv.) تابانی سے : درخشانی کے ساتھ : جگمگاتے ہوئے : روشنی کے ساتھ ۔

Respond : (n) [OFr.f. 'Respondre'.] (۱) کلیسا: دیکھو Responsory ۔ (۲) مناجات کے بندوں میں سے ایك جنہیں پادری اور حاضرین بار بار گاتے ہیں ۔ (۳) (تعمیرات) نیم ستون، جو دیوار سے ملتا جلتا ہوتا ھے اور محراب کو سہارا دیتا ھے : ستونچہ : (عمارت) پہلو دار : (ریڈیو) تاثر : حساسیت ۔

Respond : (v) [L. 'Respondere'.] (۱) (امریکا) جواب دینا : مطمئن کرنا : اطمینان دلانا ۔ (۲) الفاظ میں جواب دینا : جواب میں کوئی فعل کرنا : کسی کے جوڑ پر کچھ کہنا : جواب میں کچھ کہنا ۔ (۳) گرجا میں حاضرین کا پادری کے سوالوں کے مقرر جوابات دینا : سوال جواب کرنا ۔ (۴) کسی تغیر کے ذریعہ سے تأثر کا اظہار کرنا : متاثر ہونا : محسوس کرنا ۔

Respondence : (n) تقابل : جوڑ : جواب ہونا : مطابقت : مماثلت : ہم آہنگی : موافقت : ساز گاری : ساعدت ۔

Respondency : (n) دیکھو Respondence

Respondent : (n) [f. as next] (۱) جواب دینے والا : مجیب ۔ (۲) متاثر : محسوس کرنے والا ۔ (۳) (خصوصاً طلاق کے مقدمہ میں) مدعا علیہ : جواب دینے والا : جواب دہندہ ۔

Respondent : (a) [L. 'Respondent '.] (۱) جواب دینے والا : جواب دہندہ : جواب بنانے والا : جوابی عمل کرنے والا ۔ (۲) اثر پذیر : تاثر قبول کرنے والا ۔

Respondentia : (n) [mod. L.] جہاز پر لدے ہوئے مال کے عوض قرض ۔

Responder : (n) جواب دینے والا : اثر قبول کرنے والا ۔

Responsalis/ Responsales : (n) [L. 'Responsum'.] وہ شخص جو کلیسائی نمائندے کے طور پر جواب دیتا ھے ۔

Responsary : (n) (کلیسا) سنگت کی مناجات ؛ مناجات جو صبح و شام بائبل کی قرأت کے بعد پڑھی جاتی ھے ؛ ایك شخص پڑھتا ھے اور دوسرے ساتھ دیتے ہیں ۔

Response : (n) [L. 'Responsum'.] (۱) جواب ؛ جوابی فعل ؛ (مجازاً) احساس ۔ (۲) (کلیسا) دیکھو Responsory ۔ (۳) تأثر؛ اثر ؛ رد عمل ۔ (۴) کوئی چیز جو گرجا میں حاضرین پادری کے جواب میں گائیں ۔ (۵)مبہم جواب؛ چیستاں کا سا جواب ؛ غیر واضح جواب ۔ (۶) (موسیقی) ایك ہی حصے کی تکرار ؛ ایك ہی شے کی تکرار ۔

Responsibility : (n) (۱) جواب دہی ؛ ذمہ داری ؛ ذمہ دار ہونا ۔ (۲) فرض منصبی ؛ عہدہ ؛ ذمہ داری کا کام ؛ اعتمادی۔

Responsible : (a) [f. L. 'Respondere'.] (۱) جواب کے لائق ؛ قابل جواب ؛ جواب دہ ؛ حساب کا ذمہ دار ؛ ضامن ؛ کفیل ۔ (۲) کسی کے عمل کا اخلاقی طور پر جواب دہ ؛مکلف؛ اخلاقی ذمہ داری رکھنے والا ۔ (۳) ذمہ دار ؛ جواب دہ۔ (۴) معتبر ؛ معزز ؛ اعتماد کے لائق ؛ قابل بھروسا ۔ (۵)ذمہ داری کا۔

Responsibleness : (n) ذمہ داری ؛ جواب دہی کا عمل ۔

Responsibly : (adv.) ذمہ داری کے ساتھ ؛ جواب دہی کے طور پر ۔

Responsion : (n) [L. 'Responsionem'.] (۱) جواب دہی ؛ ذمہ داری ؛ جواب ۔ (۲) (جمع میں) آکسفورڈ میں بی ۔ اے کی سند کے لئے پہلا امتحان ۔ (۳) یونیورسٹی کا اعلانیہ مناظرہ۔

Responsive : (a) [late L. 'Responsivus'.] (۱) جوابی ؛ جواب دینے والا ۔ (۲) سوا ل جواب کا ۔ (۳) اثر پذیر ؛ زود حس ؛ ہمدرد ؛ درد آشنا ؛ رد عمل کی صلاحیت رکھنے والا ۔

Responsive reading : (n) تاثراتی مطالعہ ؛ (مذہبی) جوابی مناجات (یعنی وہ مناجات جس میں پہلے ایك آدمی زور سے پڑھے پھر دوسرے لوگ پڑھیں) ۔

Responsively : (adv.) (۱) سوال جواب کے طور پر ؛ جواب کے ساتھ۔ (۲) اثر پذیری کے طور پر ؛ ہمدردی کے ساتھ ۔

Responsiveness : (n) ہمدردی؛ اثر پذیری؛ تاثر؛ رد عمل کی صلاحیت؛ زود حسی ۔

Responsivity : (n) دیکھو Responsiveness

Responsor : (n) ضامن ؛ امین ؛ ذمہ لینے والا ۔

Responsorial : (a) (۱) اثر پذیر ۔ (۲) جواب دینے والا ؛ جوابی ۔ (۳) سوال وجواب کا یا اُس سے متعلق ۔

Responsorial : (n) (کلیسا) کتاب مناجات ۔

Responsory : (n) [late L. 'Responsoria'.] دیکھو Responsary

Respublica/ Respublicae : (n) [L.] دیکھو Commonweal

Ressalah : (n) [Urdu 'Risalah', f. Arab 'Arisala'.] رسالہ ۔

Resaldar : (n) [Urdu, 'Risaldar'.] رسالدار ؛ رسالہ دار ۔

Rest : (n) [OE. 'Raest (e), Rest(e)'.] (۱) استراحت ؛ آرام ؛ خواب ؛ نیند ۔ (۲) آسودگی ؛ سکون ؛ چین ؛ قرار ؛ فرصت ؛ آسائش ؛ فارغ البالی ؛ اطمینان ۔ (۳) جائے پناہ ؛ قیام گاہ ؛ آرام گاہ ؛ محل استراحت ؛ عمل توقف ؛ توقف گاہ ۔ (۴)سہارا ؛ ٹیك ؛ تکیہ گاہ ؛ (مکانیات) ٹیکن ۔ (۵)(موسیقی) وقفہ ؛ وقفے کی علامت ۔ (۶) (تقریر وغیرہ میں)وقفہ ؛ توقف ؛ توقف قانونی ۔ (۷) موت؛ سکون ۔ (۸) ذہنی اور روحانی سکون ۔ (۹) سلب حرکت ؛ حرکت ؛ حالتِ مسلسل ؛ ایك ہی حالت اور ایك ہی جگہ ہونا ۔ (۱۰) مطمئن ؛ غیر عملی ؛ قرار ۔ (۱۱)بندوق کا سہارا ۔

At rest : اطمینان (جسمانی ، ذہنی) ؛ سکون ؛قرار ؛ چین سے ؛ نیز موت ۔

At rest : عارضی سکون (جنگ و جدال سے) ۔

Day of rest : اتوار ؛ یوم راحت ؛ یوم السّبت ؛ آرام کا دن ۔

To go to (one's) rest : سونا ؛ آرام کرنا (رات میں) اطمینان سے سونا ۔

To go to rest : آرام سے سونا ؛ آرام کرنا ؛ استراحت کرنا ؛ آغوش لحد میں سونا ۔

To lay to rest : دفن کرنا ۔

To set at rest : اطمینان دلانا ؛ اطمینان کرنا ؛ مطمئن ہونا ؛ بحال کرنا ؛ قطعی فیصلہ کرنا ۔

To set person's mind at rest : اطمینان دلا دینا ۔

To set question at rest : مسئلے کو طے کر دینا ۔

To take (one's) rest : آرام کرنا ؛ مطمئن ہونا ۔

Rest : (n) [Fr. 'Reste'.] (۱) بینک کی فاضل اور ریز رو رقم (خصوصاً بینک آف انگلینڈ) ۔ (۲) (معاشیات) ما بقیٰ : بقیہ رقم : بچا کھچا : رہا سہا : (جمع میں) آثار : بقایا ۔ (۳) کسی چیز کا بقیہ حصہ : باقی شے : باقی اشخاص : باقی ماندہ : پس ماندہ : بقیہ مقدار یا تعداد ۔ (۴)(ٹینس اور بیڈ منٹن میں) کھلاڑی کا جلدی جلدی اور لگاتار بال یا شکل کارک کو مارنا : لگاتار ضرب : پے در پے ضربات : کھیل کا تار بندھ جانا ۔ (۵) (مہاجنی) محفوظ سرمایہ : (تجارت) مال کی جانچ پڑتال ۔

(As) for the rest : (۱) فرصت کے طور پر ۔ (۲) مابقیٰ یا جو بچ گیا ہو ۔

As to the rest : دوسرے طریقے سے : مختلف طریقے سے : بہ صورت دیگر ۔

The rest : اور دوسرے لوگ وغیرہ ۔

Rest : (n) [Alphetic f. 'Rest'.] (تاریخ) نیزے کی ٹیک یا سہارا ۔

Rest : (v) [OE. 'Raestan'.] (۱) ساکن ہونا : بے حرکت ہونا : حالت سکون میں ہونا ۔ (۲) سونا : استراحت کرنا : آرام کرنا : تجدید قویٰ کرنا : آسودہ ہونا : آرام ہونا ۔ (۳) خواب مرگ میں آرام کرنا : آغوش لحد میں سونا : ابدی نیند سونا ۔ (۴) آرام لینا : چین سے ہونا : قلبی سکون ہونا : اطمینان ہونا : مطمئن ہونا : آسودہ خاطر ہونا ۔ (۵)اپنے حال پر چھوڑ دیا جانا : اپنے حال پر چھوڑ دینا (۶) لیٹا ہونا : پڑا ہونا : قائم ہونا : مبنی ہونا : سہارے پر ہونا : بھروسے پر ہونا : بھروسا رکھنا : اعتماد رکھنا : پُر امید ہونا ۔ (۷) (نظر کا) جما ہونا ۔ (۸) قائم کرنا : سہارے سے رکھنا : تکیہ لگانا ۔ (۹) زمین پڑتی چھوڑنا : زمین اُفتادہ رکھنا : کھیت نہ بونا ۔ (۱۰)(درد اور تکلیف سے) چھٹکارا حاصل کرنا : تھکاوٹ دور کرنا : اطمینان حاصل کرنا ۔ (۱۱) (اسکاٹ لینڈ) آرام کرنے کے لئے رات میں آگ روشن کرنا ۔ (۱۲) (فوج کے پریڈ ڈرل وغیرہ میں) آرام دینا : وقفہ دینا ۔ (۱۳) قرار پکڑنا : استقرار ہونا : ٹھہرنا ۔ (۱۴)مقام رکھنا : جگہ رکھنا ۔ (۱۵) باقی رہنا ۔ (۱۶)آرام دینا : آرام پہنچانا ۔ (۱۷) دفن کرنا : ابدی نیند سونا : مٹا دینا : آرام کرنے دینا ۔ (۱۸) قبضہ رکھنا ۔ (۱۹) (قانون) گواہی دینے سے ارادتاً چھوڑ دینا : روک دینا (ارادتاً) ۔ (۲۰) سہارا دینا : ٹیک لگانا ۔ (۲۱)(وزن) پھینکنا ۔ (۲۲) پھینکنا (کوئی چیز) کسی چیز پر : منحصر ہونا : موقوف ہونا : متعلق ہونا ۔ (۲۳)بحال کرنا : بحال رکھنا : قائم رکھنا ۔

Rest : (v) [L.'Restare'.] مخصوص حالت میں باقی ہونا یا باقی رہنا : (کسی خاص حالت میں) رہنا : ہونا ۔

To rest assured/ -satisfied : مطمئن ہونا : اطمینان رکھنا ۔

Rest : (v) (۱)(اب بول چال) پکڑنا: گرفتار کرنا: ماخوذ کرنا (شخص کو) ۔ (۲) پکڑنا : ضبط کرنا : قرق کرنا (مال) (خصوصاً اسکاٹستان) ۔

Rest-balk : (n) (زراعت) مَرز : کھیت کی نالیوں کے بیچ میں اونچی جگہ جس پر ہل نہ چلایا گیا ہو ۔

Rest-balk : (v) کھیت جوتنے میں کھیت کی نالیوں کے بیچ میں اونچی جگہ چھوڑ دینا ۔

Rest camp : (n) وہ کیمپ جس میں فوج جنگ کے بعد استراحت و آرام کرتی ہے ۔

Rest cure : (n) (طب) مکمل آرام کے ذریعہ علاج : آرام علاج : بستر پر مکمل آرام (بیماری کے دوران)۔

Rest-day : (n) اتوار : آرام کا دن ۔

Rest gown : (n) عورتوں کا ایک لباس ۔

Rest-harrow : (n) عَجُرم : ایک قسم کا یورپی پودا : ایک جھاڑی جس کی جڑ سخت ہوتی ہے ۔

Rest-house : (n) فرود گاہ : ریسٹ ہاؤس : دارالضیافت : مضیف : ڈاک بنگلہ : قیام گاہ : ٹھہرنے کی جگہ ۔

Rest mass : (n) (طبیعیات) سکون کمیّت ۔

Rest pause : (n) (نفسیات) وقفۂ سکون ۔

Rest-room : (n) آرام گاہ : قیام گاہ ۔

Rest up : (v) مکمل آرام کرنا : مکمل سکون اختیار کرنا : پورے طور پر آرام لینا ۔

Restamp : (v) پھر سے نیا اسٹامپ لگانا ۔

Restant : (a) [L. 'Restant '.] (نباتیات) مستقل : قائم : دیر پا ۔

Restart : (v) دوبارہ روانہ یا جاری کرنا یا ہونا : از سر نو آغاز کرنا : دوبارہ شروع کرنا : دوبارہ اجراء کرنا ۔

Restart : (n) باز اجراء : باز روانگی ۔

Restate : (v) (خصوصاً) زیادہ واضح یا قائل کرنے والے الفاظ میں پیش کرنا : دوبارہ یا مختلف انداز میں پیش کرنا : بیان کرنا ۔

Restaurant : (n) [Fr. 'Restaurer'.] رستوران :ریستوران : طعام خانہ: وہ مقام جہاں ناشتہ اور کھانا وغیرہ ملتا ہو : کیفے : ہوٹل ۔

Restaurant car : (n) (ریل) کھانے کی گاڑی : ڈرائنگ کار ۔

Restauranter : (n) (۱) صاحب رستوران : ریستوران کا مالک : ریستوران چلانے والا ۔ (۲) ریستوران ۔

Restaurenteur/ Restaurateur : (n) [Fr. f. 'Restaurer'.] دیکھو Restauranter

Restaurentrice : (n) ریستوران رکھنے یا چلانے والی عورت ۔

Rester : (n) آرام کرنے والا : آرام لینے والا ۔

Restful : (a) آرام کا یا اس سے متعلق : آرام دہ : راحت بخش : آرام : آسودہ : بے مزاحمت : آرام کرنے والا ۔

Restfully : (adv.) آسودگی کے ساتھ: آرام دہ طور پر: آرام کرتے ہوئے ۔

Restfulness : (n) راحت : آرام : سکون : استراحت ۔

Restibilitis : (a) (حیاتیات) دوامی ۔

Restiff : (a) [OFr. 'Restif'.] (۱) (گھوڑا) اڑا ہوا : آگے نہ بڑھنے والا : سرکش : بے قابو : جھجھکا ہوا : بھٹکا ہوا ۔ (۲)سرکش : نافرمان :اطاعت سے منحرف ۔

Restiform : (a) [mod. L. 'Restifornus'.] (تشریح ، حیوانیات) حبلی: طنابی : مانند عصبہ ۔

Restiform body : (n) طنابی : حبلی جسم : زیرین بندد میغ ۔

Restiform column / -tract : (n) دیکھو Restiform body

Resting : (a) (۱) آرام کرنے والا ۔ (۲) ساکن : بے حرکت ۔

Resting cell : (n) (خلیہ) ساکن خلیّہ ۔

Resting egg : (n) جاڑے کا انڈا ۔

Resting nucleus : (n) (خلیہ) ساکن نوادہ ۔

Resting-place : (n) (۱) آرام گاہ : استراحت گاہ : پناہ گاہ ۔ (۲) سبر : گور ۔

Resting point : (n) (طبیعیات) نُقطۂ سکوزہ ۔

Resting potential : (n) (عضویات) ساکن قوۃ ۔

Resting spoe : (نباتیات) خوابیدہ بَذرہ ۔

Restitute : (v) [L. 'Rstitul'.] واپس کرنا (مالك کو) : حق دار کر دینا ۔

Restitution : (n) [L. 'Restitutionem'.] (۱) واپسی : پس دہی : مرجوع سازی : بر گردانی : اعادہ : مالك کو مال واپس کرنا ۔ (۲) تاوان : تلافی (نقصان کی) : معاوضہ ۔ (۳)بحالی : عود بہ حالت اصلی : رجعت (طبیعیات) عَود ۔ (۴) (کسی لچك دار چیز کا) سکڑ کر اپنی حالت یا اپنی جگہ پر آ جانا ۔

Coefficient of restitution : (طبیعیات) قَدر عَود : عَود کی شرح ۔

To make restitution : تلافی کرنا : عوض دینا ۔

Restitution in blood : (n) برادری سے خارج ہونے کے بعد پھر خاندان میں داخل ہو جانا ۔

Restitution of conjugal rights : (n) اعادہ حقوق زن و شو (شادی کے مقدمے کا قانون) ۔

Restive : (a) دیکھو Restiff

Restively : (adv.) از روئے سرکشی : اڑیل پن سے : سرکشی سے : نافرمانی کے ساتھ ۔

Restiveness : (n) سرکشی : اڑیل پن ۔

Restless : (a) (۱) بے کل : بے چین : مضطرب : بے قرار : بیتاب : اضطراب : بے آرام : متلاطم : متغیر ۔ (۲) پُر اضطراب : بے چینی کا ۔

Restless cavy : (n) امریکا کا ایك جانور ۔

Restless thrush : (n) ایك قسم کی چڑیا ۔

Restlessly : (adv.) بیقراری کے ساتھ : مضطربانہ : بے چینی سے ۔

Restlessness : (n) اضطراب : بے چینی : بے کلی : بے قراری ۔

Restock : (v) نیا اسٹاك کرنا : از سر نو اسٹاك مہیا کرنا یا جمع کرنا ۔

Restorable : (a) قابل بحالی : لائق بحالی : اصلی حالت میں واپس ہونے

یا آنے کی حالت : باز یافتی : قابل استرداد .

**Restoral : (n)** واپسی : بحالی : تجدید .

**Restoration : (n)** دیکھو Repristination

The restoration : (تاریخ) عود شاہی .

**Restoration style : (n)** (تعمیرات) عود شاہی طرز .

**Restoration of life : (n)** احیاء : تجدید حیات : زندہ سازی .

**Restorationer : (n)** دیکھو Restorantist

**Restorationism : (n)** عقیدۂ نجات اُخروی : یہ عقیدہ کہ سب لوگوں کو آخرت میں نجات اور راحت ابدی حاصل ہو گی .

**Restorationist : (n)** معتقد نجات اُخروی .

**Restorative : (a)** [OFr. 'Restoratif'.] (۱) شفا بخش : صحت بخش : (طب) مقوّی (دوا) . (۲) قابل تجدید : نیا کرنے کے لائق .

**Restorative : (n)** (۱) مقوی غذا : مقوی دوا . (۲) صحت بخش غذا ، دوا یا شے . (۳) بیہوشی کو ختم کرنے کا طریقہ .

**Restoratively : (adv.)** صحت بخش طریقے سے .

**Restorativeness : (n)** صحت بخشی .

**Restore : (v)** [L. 'Restaurare'.] (۱) پھیرنا : واپس کرنا یا دینا : لوٹنا : رجوع کرنا . (۲) (مرمت وغیرہ کے ذریعے سے) اصلی حالت پر لانا : درست کرنا : ٹھیک کرنا . (۳)(معدوم جانور یا قدیم آثار کی) اصلی حالت کا خاکہ یا نمونہ بنانا : تعمیر کرنا : اصلاح کرنا : تعمیر نو کرنا : دوبارہ تعمیر کرنا . (۴) دوبارہ مقرر کرنا : برقرار کرنا : بحال کرنا . (۵) تندرست یا اچھا کرنا : شفا دینا : احیاء کرنا : صحت بخشنا . (۶) دوبارہ قائم کرنا : تجدید کرنا : دوبارہ رواج دینا : پھر سے جاری کرنا : تازہ کرنا: نیا کرنا : تجدید کرنا . (۷) قیاس سے تکمیل کرنا (ناقص عبارت وغیرہ کی) : غیر واضح عبارت کا الفاظ کے ذریعہ پورا کرنا . (۸) دوبارہ رکھنا : دوبارہ پہنچانا : اصلی جگہ پر یا اصلی حالت پر لے آنا : دوبارہ بحال کرنا . (۹) سابق عہدہ ، سابقی حالت پر بحال کرنا : پہلے کی پوزیشن پر لانا .

To restore in blood : دوبارہ حق کا بحال ہونا .

**Restorement : (n)** دیکھو Restoration

**Restorer : (n)** (۱) بحالی کار . (۲) واپس کرنے والا : مجدد . (۳) احیاء کرنے والا .

**Restoring-force : (n)** (طبیعیات) بحالی قوت .

**Restrain : (v)** [L. 'Restringere'.] (۱) حد کے اندر رکھنا : قابو میں رکھنا : روکنا : باز رکھنا : ضبط کرنا : دبانا : کنٹرول کرنا : ممنوع کرنا : قدغن لگانا . (۲) مقید کرنا : حراست میں رکھنا : آزادی چھین لینا . (۳) نگاہ رکھنا : محروم کرنا : محدود کرنا : مختصر کرنا .

**Restrainable : (a)** (۱) روکنے کے لائق : باز رکھنے کے قابل : نگہداشتی . (۲) قابل مزاحمت : قابل مانعت . (۳) قابل ضبط : قابل حراست : قابل جلو گیری .

**Restrainably : (adv.)** نگہداشتی کے طور پر .

**Restrained : (a)** ضبط شدہ : روکا ہوا : ممنوع .

**Restrainedly : (adv.)** ضبط سے : روکے ہوئے : از روئے مانعت .

**Restrainedness : (n)** ضبطی : رکاوٹ .

**Restrainer : (n)** (فوج ، کیمیا) ضابط عمل : عمل روک : محدود کرنے والا : محروم کنندہ .

**Restrainingly : (adv.)** محدود طور پر : محرومیت کے ساتھ .

**Restraint : (n)** [OFr. 'Restrainte'.] (۱) روکنا یا روکا جانا : امتناع : مانعت : مزاحمت : روک : رکاوٹ :بندش : قید : کنٹرول. (۲) نگرانی : نگہداری : حوالات : حراست (خصوصاً پاگل خانے میں) : قید (قانون) قُرقی . (۳) ضبط : تکلیف : اجبار . (۴) ضبط نفس : خود داری: اعتدال : طرز تحریر کی عتانت : احتیاط : مانع . (۵) ملک کے بندرگاہوں پر کشتی چلانے کی مانعت : (کسی شاخ) تجارت کا تعطل : مانعت : روک . (۶) جبر: دباؤ : زبردستی : بندش : محفوظ : مخصوص .

Under restraint : زیر حراست (خصوصاً پاگل خانے میں) .

Without restraint : جی کھول کر : آزادی سے : بے روک ٹوک .

**Restraint of princes : (n)** قد غن (جہازوں پر) .

**Restraingthen : (v)** دوبارہ مضبوط کرنا : از سر نو قوت پہنچانا : پھر تقویت پانا .

**Restrict : (v)** [L. 'Retringere'.] (۱) حد باندھنا : محدود کرنا : مقید

کرنا : پابند کرنا : منحصر کرنا : قیود عائد کرنا : حد کا کام دینا : حد کے اندر رکھنا ۔ (۲) روک دینا : امتناع کرنا : بند کرنا (ممانعت کے ذریعہ) ۔ (۳) مختصر کرنا : کوتاہ کرنا : تخفیف کرنا : کم کرنا : کم ہونا : مانع ہونا : رکاوٹ ڈالنا : روڑے اٹکانا ۔ (۴) بندش یا پابندی کے اندر (زمین کو) رکھنا ۔

Restricted : (a) محدود : مقید : مسدود : ممنوع : محصور ۔

Restricted area : (n) (فوج) ممنوع علاقہ: محدود علاقہ: محصور علاقہ.

Restricted breathing : (n) (طب) حضرِ تنفّس ۔

Restrictedly : (adv.) محدود طور پر: قیود کے ساتھ : خاص حد کے اندر.

Restrictedness : (n) محدودیت : ممنوعیت : امتناع : حد ۔

Restriction : (n) [late L. 'Restrictionem'.] (۱) بندش : ممانعت : روک : حد : قید : پابندی : تجدید : منع ۔ (۲) (قانون) پابندی ۔ (۳) (منطق) اصلاح کی صلاحیت یا حدود ۔ (۴) انقباض : قبض : کھینچاؤ : مضبوط شے : محفوظ چیز ۔

Restriction area : (n) تحدیدی رقبہ ۔

Restrictionary : (n) (۱) تحدیدی اصلاح : محدود کرنے ولا ۔ (۲) دیکھو Restrictive

Restrictionism : (n) عقیدۂ تحدید ۔

Restrictionist : (n) معتقد تحدید : طرفدار تحدید (شراب کی تجارت میں) ۔

Restrictive : (a) [late L. 'Restrictivus'.] روک تھام کا : بندش کا : پابندی عائد کرنے والا : محدود کرنے والا : تحدیدی ۔

Restrictive : (n) تحدیدی اصلاح : تحدیدی اظہار ۔

Restrictive practice : (n) کارخانہ یا تجارت میں ایسا نظم یا انتظام جس کی رُو سے فرموں کے درمیان مقابلہ ممنوع ہو : گروپ کی طرف سے ایسا انتظام جس کی وجوہ سے نئی بحال ممنوع ہو ۔

Restrictively : (adv.) بندش کے طور پر : پابندی کے ساتھ ۔

Restringe : (v) [L. 'Restringere'.] محدود کرنا : مقید کرنا : مختص کرنا : پابند کرنا ۔

Restringent : (n) (طب) قابض (دوا) ۔

Restward/ Restwards :(adv.) (۱) آرام کی طرف : سکون کی جانب ۔

Result : (n) [f. the v.] (۱) نتیجہ : اثر : حاصل : فرع : ما حصل : انجام : ثمرہ : پھل : مآل کار : منتج : بر آمد : جواب مسئلہ : (جمع میں) نتائج ۔ (۲) (ریاضی کے عمل کا) حاصل ۔ (۳) فیصلہ : تجویز : اسمبلی یا کاؤنسل کے غور و فکر کا نتیجہ : بحث کا ثمرہ (اب امریکا) : اسمبلی کا فیصلہ ۔

In result : نتیجہ کے طور پر : نتیجتاً۔

Result : (v) [L. 'Resultare'.] (۱) نتیجہ نکلنا : منتج ہونا : نتیجہ وقوع میں آنا : اثر لینا : اثر قبول کرنا ۔ (۲) انجام ہونا: مآل کار ہونا : نتیجہ بر آمد ہونا : ختم کرنا یا ہونا : اختتام پذیر ہونا ۔ (۳) (قانون) حق ملکیت کا ایک معینہ میعاد یا موہوب کی وفات کے بعد واہب یا اس کی ورثا کی طرف عود کرنا ۔

Result sheet : (n) فرو نتائج ۔

Resultant : (n) (میکانیات) حاصل قوت : چھوٹی بڑی مخالف قوتوں کا حاصل ۔ (۲) مجموعی ما حصل : کسی شے کا نتیجہ: کسی چیز کا حاصل ۔ (۳)(ریاضیات) دیکھو Eliminant ۔

Resultant : (a) [L.' Resultantem'.] (۱) نتیجہ : اثر : ماحصل ۔ (۲) تالی : سیاق ۔

Resultant force : (n) (میکانیات) حاصل قوت ۔

Resultant thrust : (n) (میکانیات) حاصل ڈھکیل ۔

Resultantly : (adv.) نتیجتاً : با نتیجہ : جمعاً ۔

Resultants : (n) (کیمیا) حاصل اشیاء ۔

Resultative : (a) دیکھو Resultant

Resultful : (a) نتیجہ خیز : ثمر بخش : با نتیجہ ۔

Resultfully : (adv.) نتیجہ خیز طور پر ۔

Resulting temperature : (n) (طبیعیات) حاصل تپش ۔

Resultingly : (adv.) نتیجہ کے طور پر : نتیجتاً۔

Resultless : (a) بے حاصل : بے نتیجہ : بے ثمر : بے فائدہ ۔

**Resultlessly : (adv.)** بے فائدہ طور پر : لا حاصل طور پر ۔

**Resultlessness : (n)** بے نتیجگی : لا حاصلی ۔

**Resumable : (a)** قابل آغاز : شروع کردنی : از کردنی : قابل خلاصہ : قابل اخذ ۔

**Resume : (v)** [L. 'Resumere'.] (۱) دوبارہ حاصل کرنا : دوبارہ لینا : پھر قبضہ کرنا : دوبارہ احراز کرنا ۔ (۲) پر اختیار کرنا : دوبارہ جاری کرنا : پھر شروع کرنا : تقریر کو جاری رکھتے ہوئے کہنا : از سر نو آغاز کرنا : دوبارہ بولنا شروع کرنا ۔ (۳) خلاصہ کرنا : خلاصہ بیان کرنا : لب لباب تیار کرنا ۔ (۴) پھر ذمہ لینا : از سر نو قبول کرنا : واپس لے جانا (شخص کو) ۔ (۵) پھر استعمال ہونا : پھر استعمال کرنا ۔ (۶) دوبارہ کام یا تجارت شروع کرنا ۔ (۷) لگاتار ہونا : برابر ہونا : ہوتے رہنا : دوبارہ شروع ہونا ۔

**Resume : (n)** [Fr.] (۱) مختصر اعادہ : خلاصہ : لب لباب : نچوڑ : تلخیص : اختصار : خصوصاً تعلیمی اور پیشے کے تجربے کا مختصر بیان ۔

**Resumed land : (n)** (زراعت) باز یافتہ اراضی ۔

**Resumer : (n)** دوبارہ حاصل کرنے والا : پھر قبضہ کرنے والا ۔

**Resuming charge : (n)** (سیاسیات) جائزہ گیری ۔

**Resummons : (n)** [AFr. 'Resomons'.] (قانون) دوبارہ اجرا کیا ہوا سمن یا حکم نامہ : احضار مکرر : تجدید احضار ۔

**Resumption : (n)** [L. 'Resumptionem'.] (۱) دوبارہ حصول : دوبارہ دخل : دوبارہ قبضہ : دوبارہ قبضہ کرنے کا عمل ۔ (۲) باز یافت : باز گیری : ادامہ : تحصیل مجدد ۔ (۳) (قانون) ضبطی : احراز مجدد :(قانون) دوبارہ حق اور زین حاصل کرنے کا عمل ۔ (۳) دوبارہ آغاز : پھر سے پانا : پھر سے شروع کرنا ۔ (۵) (بینک) سکے کی ادائیگی کا گوشوارہ ۔

**Resumption of grants : (n)** (حق) ضبطی عطیّات ۔

**Resumptive : (a)** [L. 'Resumptivus'.] ملخص : ادامہ دہندہ : جو پچھلی بیان کا خلاصہ کرے : دُہرانے والا ۔

**Resumptively : (adv.)** ملخصاً : خلاصہ کے طور پر ۔

**Resupinate / Resupinated : (a)** [L. 'Resumpinare'.] (نباتیات) مقلوب : معکوس : گھوما ہوا : واژگوں : وارونہ ۔

**Resupination : (n)** (نباتیات) معکوس ہونا : مقلوب ہونا : مقلوبیت : مقلوبی وضع : پیچھے سے مڑا ہوا ہونا : واژ گونی : وازونی ۔

**Resupine : (a)** [L. 'Resupinus'.] دیکھو Supine

**Resupply : (n)** تجدید ذخائر ۔

**Resurge : (v)** [L. 'Resurgere'.] (۱) دوبارہ اُٹھنا : دوبارہ بلند ہونا ۔ (۲) دوبارہ زندہ ہونا : پھر زندہ ہونا : قبر سے اُٹھنا : جی اُٹھنا : دوبارہ واپس ہونا : دوبارہ آنا ۔

**Resurgence : (n)** تجدید حیات : تجدید فعالیت : باز خیزی : دوبارہ جی اُٹھنے کا عمل ۔

**Resurgency : (n)** دیکھو Resurgene

**Resurgent : (n)** [L. 'Resurgentem'.] دوبارہ جی اُٹھنے کا عمل : تجدید حیات : باز خیزی ۔

**Resurgent : (a)** پھر زندہ ہونے والا : باز خیز ۔

**Resurgent gases : (n)** (ارضیات) باز خیز گیسیں ۔

**Resurgent water : (n)** باز خیز پانی ۔

**Resurrect : (v)** [Back-formation from Resurrection.] (۱) قبر سے نکالنا : قبر سے اُٹھنا : مُردے کو زندہ کرنا : احیاء کرنا : دوبارہ زندگی دینا : دوبارہ حیات بخشنا : دوبارہ زندگی پانا ۔ (۲) کسی چیز کی یاد تازہ کرنا : پھر رواج دینا ۔

**Resurrection : (n)** [Late L. 'Resurrectionem'.] (۱) عیسی مسیح کا قبر سے اُٹھنا : قبر سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی باز خیزی یا اُس کا جشن ۔ (۲) رستخیز : قیامت : حشر : مُردے کا قیام : قیامت کے دن مُردے کا اُٹھنا : تجدید حیات ۔ (۳) روز قیامت : روز شمار : حساب کتاب کا دن ۔ (۴)(عامیانہ) مُردے کا قبر سے نکالنا : کسی چیز کو کھود کر نکالنا : مشکل سے ڈھونڈ نکالنا ۔ (۵) پھر (سو کر) بیدار ہونے کا عمل : پھر سے استعمال کرنے کا عمل : تجدید : احیاء : پھر ہوش میں آنے کا عمل : بحالی : اپنی حالت پر عودکرنے کا عمل : باز بحالی حالت : اصلی حالت پر رجوع ۔ (۶) لاش چوری ۔ (۷) (حیاتیات) تجدید حیات ۔

**Resurrection : (v)** دیکھو Resurrect

**Resurrection body : (n)** دوبارہ زندہ کیا ہوا جسم : جسم انسانی

(تجدید حیات کے بعد) ۔

Resurrection bone : (n) (تشریح) عظم عَجُزی ۔

Resurrection flower : (n) (۱) کیلیفورنیا کا ایک پودا ۔ (۲) ایک قسم کا گلاب ۔

Resurrection man : (n) لاش چور : مردہ کو لے بھاگنے والا شخص : مردہ چور ۔

Resurrection pie : (n) وہ کھانا جو بچے کھچے کھانے سے تیار کرتے ہیں ۔

Resurrection plant : (n) دیکھو Resurrection flower

Resurrection woman : (n) لاش چور عورت : خاتون حافر قبر ۔

Resurrectional : (a) رستاخیزی : قیامتی : حشر کا یا اُس سے متعلق ۔

Resurrectionary : (a) دیکھو Restoratory

Resurrectioner : (n) لا ش چور ۔

Resurrectionism : (n) لاش لے بھاگنے کا عمل : مردہ لے جانے کا فعل ۔

Resurrectionist : (n) (۱) لاش چور : مردہ قبر سے نکالنے والا ۔ (۲) معتقد قیامت ۔ (۳) دوبارہ روشنی میں لانے والا : اصلی حالت پر لوٹنے والا ۔

Resurrectionize : (v) دیکھو Resurrect

Resurrective : (a) (۱) تجدید حیات کا یا اُس سے متعلق ۔ (۲) قیامت کا یا اُس سے متعلق ۔

Resurrector : (n) اصلی حالت پر واپس آنے والا ۔

Resurvey : (v) کسی چیز کا دوسرا یا جدید جائزہ لینا ۔

Resurvey : (n) دوسرا یا جدید جائزہ ۔

Resuscitable : (a) قابل احیاء : زندہ کرنے کے لائق ۔

Resuscitably : (adv.) قابل احیاء طور پر : ہوش میں لاتے ہوئے : زندہ سازی کے ساتھ ۔

Resuscitate : (v) [L. 'Resuscitare'.] (۱) از سر نو زندہ کرنا : جلانا : جان ڈالنا : ہوش میں لانا ۔ (۲) جان پڑنا : دوبارہ زندہ ہونا : جی اُٹھنا : ہوش میں آنا : دوبارہ زندگی پانا ۔ (۳) دوبارہ جاری کرنا : تازہ کرنا : قوت پہنچانا : تقویت دینا : احیا کرنا : تجدید کرنا : جمع کرنا (چیز) : بحالی کرنا : نیا ہونا (حالت) ۔ (۴) دوبارہ جاری ہونا : تازہ ہونا : تقویت پانا : احیاء ہونا : پھر سے رواج دینا ۔

Resuscitation : (n) [late L. 'Resuscitationem'.] (۱) دوبارہ زندگی : احیاء : زندہ سازی : نئی زندگی ۔ (۲) جان پڑنا : ہوش میں لانا یا آنا : تازہ کرنا یا ہونا : تازگی : از سر نو زندگی ۔ (۳) بحالی : (طب) احیاء تنفس : تقویت ۔

Resuscitation apparatus : (n) (طب) آلۂ احیاء تنفس ۔

Resuscitative : (a) حیات بخش : جان بخش : ہوش آور : قوت بخش : زندہ کردنی : احیاء شدنی : تازگی پیدا کرنے والا : نئی روح پھونکنے والا ۔

Resuscitator : (n) دوبارہ جلانے والا : احیاء کرنے والا : ہوش میں لانے والا : حیات دہندہ : احیاء کنندہ ۔

Ret : (v) [Du. 'Reeten'.] (۱) (سَن کو) بھگو کر اور ہوا میں سکھا کر نرم کرنا : سن وغیرہ کو نرم کرنے کے لئے پانی میں بھگونا : سن کو تر بتر کرنا ۔ (۲) سڑنا (نمی سے گھاس کا) : رطوبت سے گھاس کا خراب ہونا ۔

Ret : (n) بھیگا ہوا سَن ۔

Retable : (n) [Fr. 'Retable'.] (کلیسا) قربان گاہ کے پیچھے الماری یا چوکھٹا جو منقش طاق میں لگا ہوتا ہے : طاقچۂ مخصوص صلیب ۔

Retable : (n) منت کی پیشکش (جس میں عیسائی اولیاء کی بڑی تصویریں ہوتی ہیں) ۔

Retabulum : (n) دیکھو Retable

Retail : (n) [OFr. masc. or 'Retaillefem'.] (۱) (معاشیات) خُردہ فروشی : پَر چون : پھٹکل بیچنا : خردہ : جزئی : جزجز : کم مقدار میں بیچنے کا عمل ۔ (۲) دیکھو Retailer ۔

Retail : (a) خردہ فروشی سے متعلق یا اُس کا : خردے کا یا اُس سے متعلق : کم مقدار میں بیچنے سے متعلق ۔

Retail : (adv.) خردہ فروشی سے : پھٹکل طور پر ۔

At retail : خردہ فروشی سے : پھٹکل میں : کم مقدار میں بکری ۔

Retail : (v) (۱) کم مقدار میں بیچنا : تھوڑا تھوڑا فروخت کرنا : خردہ فروشی کرنا : پھٹکل بیچنا ۔ (۲) خردہ بکری کا ہونا :

خردہ میں بیچنا ۔ (۳) پھٹکل بکنا : مفصل بیان کرنا : شرح و بسط سے بیان کرنا : دوسرے سے دُہرانا : دوسرے سے دوبارہ کہنا : بار بار کہنا ۔

Retail credit : (n) اُدھار گاہک : اُدھار صارف ۔

Retail dealer : (n) (معاشیات) خردہ فروش ۔

Retail price : (n) (معاشیات) پرچون قیمت : خردہ قیمت : جزئی قیمت ۔

Retail sale : (n) (معاشیات) خردہ فروشی ۔

Retail store : (n) خردہ فروشی کا اسٹور : خوردہ فروشی کی جگہ ۔

Retail trader : (n) (معاشیات) خردہ فروشی ۔

Retailer : (n) (۱) خردہ فروش : کم مال رکھنے والا ۔

Retailing : (n) خردہ فروشی ۔

Retailment : (n) خردہ فروشی کا عمل ۔

Retain : (v) [OFr. 'Retenir'.] (۱) قبضہ میں رکھنا : کنٹرول میں رکھنا : محفوظ رکھنا : بدستور قابض رہنا : ہاتھ سے نہ جانے دینا : نگاہ رکھنا ۔ (۲) تھامنا : روکنا : قائم رکھنا : جانے سے روکے رکھنا : علاحدگی سے روکنا ۔ (۳) پیشگی اُجرت دے کر مقرر کرنا (بیرسٹر کو) : خدمت کا پابند کرنا ۔ (۴) بدستور رکھنا : بدستور کرتے رہنا : ترک نہ کرنا : موقوف نہ کرنا ۔ (۵) یاد رکھنا : نہ بھولنا : ذہن میں خیال رکھنا : ذہن میں رکھنا ۔ (۶) بچانا : صحیح و سالم رکھنا : برقرار رکھنا ۔

Retainability : (n) ذہن میں محفوظ رہنا : ذہن میں باقی رہنا ۔

Retainable : (a) حفاظت : ذہن سے نہ نکلنا : نگاہ داشتنی : باقی رکھنے کے قابل : یاد رہنے والا : قبضے میں رہنے والا ۔

Retainableness : (n) (۱) (طب) حبس : حبس البول ۔ (۲) حفظ : یاد ۔ (۳) قبضے میں رکھنے کا عمل ۔ (۴) دیکھو Retention ۔

Retainal : (n) دیکھو Retainableness

Retained income : (n) رقم مُسك : جمع کی ہوئی رقم : بچی ہوئی رقم ۔

Retainer : (n) (۱) (قانون) با ضابطہ قبضہ رکھنے کا عمل : قبضہ رکھنے کا حکم : نگاہداری کا حکم ۔ (۲) پابندیٔ خدمت : پابندیٔ خدمت کی فیس ( جو وکیل و بیرسٹر وغیرہ کو دی جائے ) : پابندیٔ خدمت کی فیس دے کر معاہدگی ۔ (۳) جو از اختیار (کسی مقدمہ میں کام کرنے کے لئے) (خصوصاً امریکا) ۔

Retainer : (n) (۱) قبضہ رکھنے والا : بدستور قابض رہنے والا : جاری رکھنے والا : قائم رکھنے والا : صحیح و سالم رکھنے والا : محافظ : نگہبان ۔ (۲) پیروکار (شخص کا) ۔ (۳) (تاریخ) وابستۂ دولت : خادم : مصاحب : خدمت گار : استخدام : اشتغال ۔ (۴) (امریکا) دیکھو Suiter ۔

Retainership : (n) خدمت گاری : مصاحبت ۔

Retaining : (a) روکنے والا : قبضے میں رکھنے والا : پابندیٔ خدمت کرنے والا ۔

Retaining fee : (n) پابندیٔ خدمت کی فیس ۔

Retaining force : (n) وہ لشکر جو دشمن کی فوج کے ایک حصہ کو الجھائے رکھے ۔

Retaining wall : (n) پُشتی دیوار : پُشتہ ۔

Retainment : (n) دیکھو Retainableness

Retaliate : (v) [late L. 'Retaliat , Retaliare '.] (۱) بدلہ لینا : بدلہ نکالنا : عوض لینا : انتقام لینا : تاوان دینا : تلافی کرنا ۔ (۲) الٹا الزام لگانا : الزام کو حریف پر اُلٹ دینا ۔ (۳) ترکی بہ ترکی جواب دینا ۔ (۴) درآمد پر جوابی محصول لگانا ۔

Retailiation : (n) (۱) تلافی : مثل جواب گوئی : انتقام جوئی : بدلہ : مکافات : پاداش : جزا : انتقام : معاملۂ متقابل : ترکی بہ ترکی : جیسے کو تیسا ۔ (۲) (قانون) جوابی الزام ۔ (۳) (سیاسیات) جوابی محصول ۔

Law of retaliation : (قانون) العین بالعین : مکافات : جیسے کو تیسا ۔

Retaliative : (a) انتقامی : جوابی : الزامی : تلافی کنندہ : جذبۂ انتقام ۔

Retaliator : (n) انتقام لینے والا : بدلہ لینے والا : الٹا الزام لگانے والا ۔

Retaliatory : (a) دیکھو Retaliative

Retama : (n) [Arab. 'Retam' pl. of 'Retem'.] ایك قسم کا جھاڑی دار پودا ۔

Retamine : (n) (کیمیا) ریتم سے نکالا ہوا الکحل ۔

Retard : (n) [Fr. 'Retarder'.] (۱) تاخیر : تعویق : روك : ڈھیل : پس اندازی ۔ (۲) مدّ کے قبل کا تمغہ ۔

In retard : تاخیر کیا ہوا : دیر : تعویق شدہ : تاخیر سے ۔

Retard : (v) [L. 'Retardare'.] (۱) ڈھیل ڈالنا : رفتار سست کرنا : ترقی روکنا : باعث تاخیر ہونا : سدِ راہ ہونا : تاخیر کرنا : مزاحمت کرنا : مزاحم ہونا : باز رکھنا : حائل ہونا : روڑا اٹکانا ۔ (۲) دیر سے واقع ہونا : مقررہ وقت کے بعد واقع ہونا : تاخیر سے وقوع پذیر ہونا ۔

Retard of the tide / -high water : (n) مدّ کے قبل کا وقفہ ۔

Retardance : (n) (۱)تاخیر : تعویق : سست :روك : ڈھیل : پس اندازی ۔ (۲) (میکانیات) ابطا (طب) تاخیرِ نمو : (حیاتیات) تعویق : تاخیر ۔ (۳) (طبعی سائنس) حرکتی جسم : حرکت کرنے والی باڈی ۔ (۳) مدّ کے قبل کا وقفہ : دن کے وقت مدّ کے قبل کے وقفے کی زیادتی ۔ (۵) روشنی کی کرنیں: شعاع : گرمی کی لہر ۔ (٦) (موسیقی) سُر یا تان میں تاخیر : سست رفتاری ۔ (۷) ترقی میں رکاوٹ: سست رفتارئ ترقی : اسکول کے امتحان میں ناکامیابی ۔

Retardancy : (n) تاخیر کا عمل : تعویق کی صفت ۔

Retardant / Retardent : (a) تاخیری : رکاوٹ : مزاحمت کرنے والا : تاخیر کار : کند ساز : درنگ کنندہ ۔

Retardant : (n) (۱) کند ساز : تاخیر کرنے والا ۔ (۲) دیکھو Retarder ۔

Retardate : (n) سست رفتار لڑکا (اسکول جانے والا ) : اسکول تاخیر سے پہنچنے والا لڑکا : غبی : کند ذہن ۔

Retardation : (n) [L. 'Retardationem'.] دیکھو Retardance

Retardative : (a) تعویقی : تاخیری : رکاوٹ پیدا کرنے والا : کند ساز : تاخیر کار ۔

Retardatory : (a) دیکھو Retardative

Retarded : (a) متأخر: سست (ذہنی و عملی) : سست (تعلیمی رفتار میں) غبی : کُند ۔

Retarder : (n) کند ساز : تاخیر کرنے والا : معوق : (کیمیا) عمل روك : عمل سست کُن ۔

Retardment : (n) تاخیر : تعویق : درنگ : کُند سازی : ڈھیل : روك ۔

Retaste : (v) دوبارہ چکھنا : پھر سے مزہ لینا ۔

Retch : (v) [var. of reach.] اُبکائی آنا : متلی کا ہونا : قے کرنا : اُغ اُغ کرنا : استفراغ کی آواز نکالنا ۔

Retch : (n) (طب) اُغ : اُبکائی : قے : متلی ۔

Retch : (n) (بول چال) Reach کا متبادل ۔

Retch : (بول چال) Reach کا فعل ماضی ۔

Rete : (n) [L.] (حیوانیات) ضِینفیرہ : شبکہ : جالی ۔

Rete mucosum/ Retemalpighii : (n) (حیوانیات) شبکۂ مُخاطیہ : پردہ ملیگی ۔

Rete testis : (n) (حیوانیات) شبکۂ خصیہ ۔

Rete vril : (n) (حیوانیات)شبکۂ مَبیضہ ۔

Retell : (v) دوبارہ بیان کرنا : دُہرانا : کہنا ۔

Retemirabile : (n) [L.] (حیوانیات) شبکۂ عُروق خوزہ ۔

Retence : (n) [Gr. 'Retene'.] (کیمیا) ایك قسم کا ہائڈروکاربن جو رال نما اننناس کی لکڑی سے حاصل ہوتا ہے ۔

Retention : (n) [L. 'Retentionem'.] (۱) (طب) حبس : حبس البول : پیشاب یا کسی اور Secretion کے عمل کا بند ہو جانا۔ (۲)امساك : تحفظ (نفسیات) حفظ : یاد ۔ (۳) نگہداری: ضبط : حافظہ : اتکاء : احتباس : بند : استحضار ۔ (۳)قائم رکھنے کا عمل : حافظے میں رہنے کا عمل : قبضے میں رکھنے کا عمل : قبضہ رکھنے کا عمل ۔

Retention of urine : (n) (طب) احتباس بَول : بندش پیشاب ۔

Retentive : (a) [OFr. 'Retentif'.] (۱) قوی : ماسك (حافظہ) : قابض: ضبط کنندہ : کچھ رکھنے والا : ملکیت کا ۔ (۲) قوی حافظے کار (شخص) : یار ۔ (۳) مسك : رطوبت وغیرہ کو دیر تك رکھنے والی (شے) ۔ (۳) (جراحی) (پٹی وغیرہ) جو کسی عضو وغیرہ کو اپنی جگہ سے نہ ہٹنے دے ۔

Retentive memory : (n) (نفسیات) قوی حافظہ : ماسکیّت ۔

Retentively : (adv.) ماسکانہ : ممسکانہ : قائم رکھتے ہوئے ۔

Retentiveness : (n) (۱) (نفسیات) امساك : قوت ضبط : حافظہ ۔ (۲) قوت ماسکہ : امتساك : قائم رکھنے کی قوت ۔

Retentivity : (n) (۱) امتساك ۔ (۲) ضبط ۔ (۳) جبری قوت ۔

Retentor : (n) (حیوانیات) عضلۂ ضابطہ ۔

Retenue : (n) [Fr.] (فرانسیسی) رکھ رکھاؤ : طبیعت پر قابو : ضبط نفس ۔

Retepore : (n) [med. L. 'Retepora '.] حوین مجتمعہ کی ایك قسم ۔

Rethink : (v) دوبارہ غور و فکر کرنا : نظر ثانی کرنا ۔

Rethinking : (n) دوبارہ غور و فکر : نظر ثانی ۔

Retiariae : (n) جالا سازاں : جالا مکڑیاں ۔

Retiarius : (n) [L.] رومی پیشہ ور تیغ زن (جس کا رومائے قدیم میں عالم جشن یا تماشوں میں مقابلہ کرایا جاتا تھا اور جس کے پاس جال ہوتا تھا جس سے مخالف پر حملہ کرتا تھا)۔

Retiary : (a) [L. 'Retiarius'.] (۱) جالا ساز : جالا سازی کا یا اُس سے متعلق : (حیوانیات) جال نما : شبکہ ۔ (۲) جنگ شبکہ : جال سے لڑائی ۔

Retiary : (n) جالا مکڑی : جالے والی مکڑی ۔

Retiary spider : (n) (۱) جالے والی مکڑی : جالا مکڑی ۔ (۲) وہ مکڑی جس کے جال میں ہندسی اشکال پائی جاتی ہیں ۔

Reticence : (n) [L. 'Reticentia'.] (۱) خاموشی : سکوت : کم گوئی : کم سخنی : ضبط : اپنے دل کا حال چھپانا : غمض کلام : اپنے خیال کو ظاہر نہ کرنا : خود داری ۔ (۲) اعتدال : مبالغے سے پرہیز ۔ (۳) اخفا: پوشیدگی : کتمان ۔ (۴)(جمع) خاموشی کی عادت: گھناپن : ان بولا پن ۔ (۵) تجاہل عارفانہ ۔

Reticency : (n) دیکھو Reticence

Reticent : (a) [L. 'Reticentem'.] (۱) کم گو : کم سخن : محتاط : خاموش : ساکت : ضابط ۔ (۲) اعتدال پسند ۔ (۳) اخفا سے کام لینے والا : راز پوش : پردہ دار : کتمان کنندہ ۔ (۴) چپ : خاموش : گھنا ۔

Reticently : (adv.) کم سخنی سے : ضبط سے : اخفا سے : اعتدال سے ۔

Reticle : (n) [L. 'Reticulum'.] (۱) شبکۂ دوربین نجومی : باریك جال جودوربین کے دہانے میں لگائی جاتی ہے۔(۲)(بصریات) شبکہ : شبکۂ دوربین ۔

Reticular : (a) [mod. L. 'Reticularis'.] (۱) جالی نما : شبکہ دار : مُشبَّك : جالی دار ۔ (۲) (تشریح) خَلوی : خانہ خانہ ۔ (۳) (تشریح) شبکی : (حیوانیات) قَلَنسَوی ۔ (۴)(تعمیرات) معین نما پتھر : اینٹ کا بنا ہوا ۔ (۵)پیچیدہ : پُر پیچ : پیچ در پیچ : دھندلا : الجھا ہوا ۔

Reticular cartilage : (n) شبکی غضروف ارتجاعی ۔

Reticular cells : (n) (تشریح) شبکی خلیّات ۔

Reticularia : (n) (نباتیات) لُعابی فُطرات ۔

Reticularly : (adv.) شبك طور پر : جالی نما انداز سے ۔

Reticulate : (a) [L. 'Reticulatus'.] (۱) شبکہ دار : شبك : جالی دار ۔ (۲) دیکھو Reticulated ۔

Reticulate : (v) [Back formation from next.] چھوٹے چھوٹے خانوں یا مربعوں میں ترتیب پانا یا ترتیب دینا : جال سے بنا یا بنانا : جالی بننا یا بنا جانا : مشك کرنا : مشك ہونا ۔

Reticulated : (a) [f. as Reticulate (a) - + ed.] (۱) جالی دار : مشبکہ دار : مُشبك : جالی دار : خانے دار ۔ (۲) معین نما پتھر اور اینٹ کا بنا ہوا ۔ (۳) چھوٹے چھوٹے مربعوں میں تقسیم کیا ہوا : چھوٹے مربعوں میں منقسم ۔

Reticulated glass : (n) جالدار گلاس : مشبك شیشہ ۔

Reticulated micrometer : (n) (طبیعیات) مشبك خُردہ پیما ۔

Reticulated python : (n) جنوبی ایشیا کا بہت بڑا اژدہا (جو سانپ کی قسموں میں سب سے بڑا ہوتا ہے ) ۔

Reticulated tracery : (n) مشبك پتھر کی کٹاؤ کا آرائشی کام : مشبك قدرتی نقش و نگار ۔

Reticulated work : (n) (تعمیرات) شبکہ کاری : الماس کاری ۔

Reticulate veined : (n) (حیاتیات) مُشبك رَگہ ۔

Reticulately : (adv.) جالی کی طرح سے : جالی کی مانند سے : چھوٹے چھوٹے خانوں یا مربعوں میں ۔

Reticulation : (n) (۱) شبکہ بندی : جالی بننا یا بنانا ۔ (۲) (آرٹ) شبکی مصوّری ۔ (۳) جالداری : تشبك ۔

Reticulato- : سابقہ Reticulate کی شکل ۔

Reticule : (n) [L. 'Reticulum'.] (۱) دیکھو Reticle . (۲) عورتوں کی جالی دار تھیلی یا کیسہ . (۳) (علم النجوم) شبکہ : ایک جنوبی صورت یا کوکبہ جو حال میں دریافت ہوا ھے۔

Reticule basket : (n) چھوٹا کیسہ : چھوٹی ٹوکری .

Reticulin : (n) شبکین ریٹیکولن .

Reticulin fibres : (n) شبکین رُیشے .

Reticulitis : (n) (بیطاری) ورم قُلنسو : ورم معدۂ دوم .

Reticulo- : [form of L. 'Reticulum'.] سابقہ Reticulum کی شکل

Reticulocyte : (n) (حیوانیات) شبکہ خلیّہ .

Reticulocytosis : (n) (حیوانیات) شبکہ خلویّت .

Reticuloplasm : (n) شبکہ مایہ .

Reticulose : (a) [f. L. 'Reticulum + -ose'.] مشبك : جالی دار : جال دار.

Reticulum : (n) [L. 'Din of ret'.] (۱) جگالی کرنے والے جانوروں کا دوسرا معدہ : قلنسوہ : معدۂ دوم . (۲) جالی دار جھلّی : جائی وغیرہ: شبکہ . (۳) (علم النجوم)دیکھو Reticule. (نباتیات) ریشہ دار پتیاں .

Retiform : (a) [mod. L. 'Retiformis'.] جالی دار : جالی نما : مثل جال : جالی کا سا .

Retina : (n) [med. L. 'Ret'.] (تشریح) شبکیّہ : پردۂ چشم : آنکھ کا پردہ : پردۂ شبکی .

Retinaculum/ -ula : [L. f. 'Retinere'.] (تشریح) بندِ رابط : (نباتیات) زرِ گِرہ : (حیوانیات) حَطِیفہ : قلابہ .

Retinal : (n) پردۂ چشم کا : پردۂ شبکی کا یا اس سے متعلق .

Retinal fatigue : (n) (عضویات) تکان شبکیہ .

Retinalite : (n) [Gr. 'Retine' + -lite.] (کان کنی) سبز مار سنگ .

Retinasphalt/ -asphaltum : (n) رال متحجر .

Retinic : (a) (کیمیا) رال متحجر میں پایا جانے والا ایک ایسڈ .

Retinite / Retinit : (n) [Fr.] (کان کنی) زفت سنگ : رال پتھر .

Retinitis : (n) (طب) سوزش شبکیّہ : ورم شبکیہ : سوزش پردۂ شبکی .

Retinitis pigmentosa : (طب) سوزش رنگین طبق شبکیّہ .

Retino- : سابقہ Retina کی شکل .

Retinoblastoma : (n) (طب) قرحۂ چشم .

Retinoid : (a) (کیمیا) رال نما .

Retinol / Retinole : (n) [Gr.] ایک قسم کا ہائیڈروکاربن جو رال سے نکلتا ھے .

Retinophoral : (a) (حیوانیات) شبکیّہ برداری کا یا اس سے متعلق .

Retinophore : (n) (حیوانیات) شبکیّہ بردار .

Retinoscope : (n) (طب) شبکیّہ بیں .

Retinoscopic : (a) شبکیّہ بینی سے متعلق .

Retinoscopically : (adv.) شبکیّہ بینی کے طور پر .

Retinoscopy : (n) (طب) شبکیّہ بینی : معائنہ شبکیّہ : معائنہ چشم .

Retinospora : (n) (نباتیات) سدا بہار سترو .

Retinue : (n) [OFr. 'Retenule'.] خدم و حشم : نوکر چاکر : ساتھ رہنے والے نوکر : کسی رئیس کے ملازم جو اس کے جلو میں یا ہم رکاب ہوں .

Retinue : (v) (۱)خدم و حشم رکھنا : نوکر چاکر رکھنا . (۲) نوکرچاکر کا ساتھ چلنا : ملازم کا ہم رکاب ہونا .

Retinula / -ulae : (n) (حیاتیات) شبیکیّہ : بصری خلیّہ .

Retinular : (a) بصری خلیّہ کا یا اس سے متعلق .

Retinulate : (a) دیکھو Retinular

Retiracy : (n) (امریکا) فارغ خدمت : عزلت نشینی : گوشہ نشینی : ملازمت سے سبکدوشی : خلوت : علاحدگی .

Retiral : (a) ملازمت سے سبکدوشی کا عمل : علاحدہ ہونے کا عمل یا فعل .

Retire : (n) [f. the v.] (۱) علاحدگی ہونے کا عمل : علاحدگی : کنارہ کشی ۔ (۲) تنہائی : خلوت : عزلت ۔ (۳) گوشۂ تنہائی : خلوت کی جگہ ۔

To sound a (or the) retire : (جنگ میں) واپسی کا حکم ۔

Retire : (v) [Fr.'Retirer'.] (۱) ہٹ جانا : علاحدہ ہو جانا : اُٹھ کر چلے جانا (سونے کے لئے) : کنارہ کشی اختیار کرنا : کنارہ کرنا : خانہ نشیں ہونا : ترک دنیا کرنا : عزلت گزیں ہونا : تنہائی اختیار کرنا ۔ (۲) ملازمت ترک کرنا : نوکری چھوڑنا : پنشن لینا : کاروبار سے الگ ہو جانا ۔ (۳) کرکٹ میں بغیر آؤٹ ہوئے کھیل ختم کر دینا : (کھیل سے) باہر چلا جانا : نکل جانا ۔ (۴) نوکری چھوڑنے ، استعفا دینے یا پنشن لینے پر مجبور کرنا ۔ (۵)فوج کو واپسی کا حکم دینا : فوج کو واپس لینا: منسوخ کرنا ۔ (٦) (ہنڈی ، نوٹ وغیرہ) گردش سے واپس لینا : منسوخ کرنا ۔ (۷) فوج کو واپسی کا حکم دینا یا اشارہ کرنا ۔ (۸) (احاطہ بندی) ایک دو قدم پیچھے ہٹ جانا ۔ (۹) پیچھے ہٹنا : دست کش ہونا : باز آنا : چھوڑ بیٹھنا ۔ (۱۰) نگاہ سے غائب ہو جانا : دفعتاً غائب ہو جانا : یکایک نظر سے اوجھل ہو جانا ۔ (۱۱)دھیان سے ہٹا دینا (چیز کو) : پوشیدہ رکھنا: مخفی رکھنا : تاریکی میں رکھنا : چھپا دینا ۔ (۱۲)واپس کھینچنا (چیز کو) : دوبارہ لوٹا لینا : واپس لے لینا: واپس لینا : پھر سے حاصل کرنا ۔ (۱۳) بل ادا کرنا : لے لینا : عمل روک دینا : نفاذ کو اٹھا لینا : سکۂ رائج الوقت کو واپس لے لینا ۔ (۱۴) (افسر کو) کام سے ہٹا دینا : ریٹائر کر دینا : میدان عمل یا حلقۂ اثر سے ہٹا دینا ۔

To retire into oneself : لوگوں سے خاموشی اختیار کرنا : میل جول ترک کرنا : گوشہ نشینی اختیار کرنا ۔

Retired : (a) (۱)گوشہ نشیں : عزلت گزیدہ : الگ تھلگ : جدا کردہ : منقطع : تنہا ۔ (۲) ریٹائرڈ : پنشن یافتہ : سابق : ملازمت سے سبکدوش کیا ہوا ۔ (۲) ہٹایا ہوا : کسی مقام یا جگہ سے ہٹا ہوا : محتاط : محفوظ ۔ (۳) (قلعہ بندی) پیچھے جھکا ہوا : پیچھے کی طرف جھکا ہوا ۔ (۵) (سیاسیات) فارغ خدمت : سرکاری کام سے علاحدہ کیا ہوا ۔ (٦) دقیق : مشکل : عسیر الفہم : پیچیدہ : غامض : غیر معروف ۔

Retired allowance : (n) پنشن ۔

Retired flank : (a) (قلعہ بندی) پیچھے کی جانب جھکا ہوا ۔

Retired list : (n) پنشن خوروں کی فہرست : فہرست پنشن یافتہ ۔

Retired pay : (n) دیکھو Retired allowance

Retiredly : (adv.) پنشن یافتہ کے طور پر : الگ تھلگ رہتے ہوئے : گوشہ گیری کے طور پر ۔

Retiredness : (n) (۱) گوشہ نشینی : عزلت گزینی : علاحدگی ۔ (۲) پنشن یا فتنی ۔

Retiree : (n) (۱) گوشہ نشیں ہونے والا : تنہائی اختیار کرنے والا ۔ (۲) پنشن پانے والا ۔

Retirement : (n) (۱) (فوج) واپس بلانے کا عمل : پیچھے ہٹنے کا عمل۔ (۲) علاحدہ ہونے کا عمل : کنارہ کشی : علاحدگی : کنارہ گیری ۔ (۳) تنہائی : خلوت : عزلت ۔ (۴) گوشۂ تنہائی : خلوت کی جگہ : تنہائی کا وقت یا موقع : وقت خلوت ۔ (۵) جائے تنہائی : کنج عزلت : گوشۂ عافیت : جائے پناہ : کمین گاہ ۔ (٦) ملازمت : پیشہ ، تجارت وغیرہ سے علاحدگی : پنشن حاصل کرنے کا عمل : سبکدوشی (ملازمت سے) ۔ (۷) تشہیر یا اشتہار سے الگ کرنے کا عمل : مانع تشہیر ۔

Retirement plan : (n) پنشن پلان ۔

Retirer : (n) (۱) علاحدگی اختیار کرنے والا : عزلت نشیں ۔ (۲)پنشن لینے والا ۔

Retiring : (a) محتاط : خلوت پسند : تنہائی میں رہنے والا : خاموش: جھجھکنے والا : شرمیلا ۔

Retiring room : (n) (۱) (ریل) عارضی آرام گاہ : کمرۂ آرام : آرام کرنے کا کمرہ ۔ (۲) خلوت خانہ ۔ (۳) بیت الخلاء ۔

Retiringly : (adv.) خلوت پسندانہ : خاموشی کے ساتھ ۔

Retiringness : (n) خلوت پسندی : شرمیلاپن : خاموشی ۔

Retool : (v) (۱) (فیکٹری ، کارخانہ کو) نئے نئے آلات و اوزار سے آراستہ کرنا ۔ (۲) از سر نو تنظیم کرنا : دوبارہ ترتیب دینا ۔

Retooling : (n) نئے نئے آلات و اوزار کی ترتیب اور آراستگی ۔

Retorsion de droit : (n) [Fr.] قانونی بدلہ : قانونی مکافات : قانون کے ساتھ انتقام ۔

Retort : (n) [f. Retort (v).] (۱) دندان شکن جواب : ترکی بہ ترکی جواب : الزامی جواب : الٹا الزام ۔ (۲) بدلہ : انتقام : انتقامیہ ۔

Retort : (n) [Fr. 'Retorte'.] (۱) (کیمیا) انبیق : قرنبیق : ریٹارٹ ۔

(۲) ایک برتن جس میں پارہ کو بخارات کے ذریعہ ملاوٹ سے علاحدہ کیا جاتا ھے ۔ (۳) کاربن کے ساتھ لوہا گرم کرنے کا برتن ۔ (۴) مٹی یا لوھے کا برتن جس میں کوئلہ گرم کیا جاتا ھے ۔

Retort : (v) [f. L. 'Retort'.] (۱) (قول یا فعل سے) ترکی بہ ترکی جواب دینا ؛ فوراً جواب دینا ؛ دندان شکن جواب دینا؛ اسی طرح جواب دینا ؛ بدلہ لینا ؛ انتقام لینا ؛ سخت لہجے میں کہنا ۔ (۲) الٹ کر جواب دینا ؛ الزامی جواب دینا ؛ الٹ کر الزام لگانا ؛ دلیل کو حریف پر الٹ دینا ؛ پھبتی کو دوسرے پر الٹ دینا ۔ (۳) دوبارہ ادا کرنا ؛ پھر سے دینا ؛ واپس کرنا ۔ (۴) اپنے بیان کو بدل دینا ؛ مخالف میں کہنا ۔ (۵) منعکس ہونا (حرارت ، روشنی)؛ آواز کی باز گشت ہونا ؛ آواز کا گونجنا ۔ (۶) واپس ہونا یا کرنا ؛ پیچھے مڑنا ؛ پیچھے موڑنا ۔ (۷) پیچھے کودنا؛ عقب میں جست لگانا ؛ پیچھے اڑنا ؛ واپس ہونا ؛ الٹی جست کرنا ؛ باز گشت کرنا ؛ پھرنا ؛ بل کھانا ؛ پیچ و خم کے ساتھ چلنا ۔

Retort : (v) پارے کو قرنبیق میں گرم کر کے صاف کرنا ۔

Retort stand : (n) (کیمیا) قرنبیق کی ٹیکن ؛ ریٹارٹ اسٹینڈ ۔

Retorted : (a) (۱) پیچھے کی جانب مُڑا ہوا ؛ جھکا ہوا ؛ خم ؛ خمیدہ ؛ برگشتہ ؛ کج ۔ (۲) واپس کیا ہوا ؛ پھیرا ہوا ۔ (۳) مرجع؛ رجوع کیا ہوا ۔

Retortion / Retorsion : (n) [med. L. 'Retortionem'.] (۱) پیچھے کی طرف موڑنے یا مڑنے کا عمل ؛ پیچھے جھکنے کا عمل ؛ خم سازی ؛ کج سازی ۔ (۲) (سیاسیات) انتقامیہ ؛ عمل متقابل ؛ معاملہ بمثل ۔ (۳) باز گشت ؛ رجوع ؛ بر گشت ؛ انحراف ۔ (۴) (بین الاقوامی قانون) انتقامی کاروائی جو ایک ریاست دوسری ریاست کے ساتھ کرتی ھے ۔ (۵) بحث کا جواب ؛ متقابل عمل ۔

Retouch : (n) [Fr. 'Retouche'.] (تصویر وغیرہ کی) درستگی ؛ اصلاح ۔

Retouch : (v) [Fr. 'Retoucher'.] (تصویر وغیرہ کو) درست کرنا ؛ اصلاح کرنا ؛ ترمیم کرنا ؛ دوبارہ ٹھیک کرنا ۔

Retoucher : (n) تصویر کو دوبارہ درست کرنے والا؛ اصلاح کار تصویر ۔

Retouching : (n) (۱) (فوٹوگرافی) درست کاری ۔ (۲) (پرنٹنگ) سنگ سازی ۔

Retrace : (v) [Fr. 'Retracer'.] (۱) کھوج لگانا ؛ تلاش کرنا ؛ سراغ لگانا؛ پتا چلانا (آغاز وغیرہ کا)۔ (۲) دوبارہ غور کرنا؛ دوبارہ مطالعہ یا معائنہ کرنا ۔ (۳) حافظے میں دُہرانا (گزرے ہوئے واقعات کو) ؛ گزرے ہوئے واقعات کو یاد کرنا ۔ (۴) رجعت قہقری کرنا ؛ اسی راستے سے واپس ہونا (جس راستے سے گیا ھے ) ۔ (۵) اپنی کاروائی کو رد کرنا ؛ طرز عمل سے باز آنا؛ کئے کی تلافی کرنا ۔

Retract : (v) [f. L. 'Retoract- , retranere'.] (۱) واپس لینا ؛ منسوخ کرنا ؛ فسخ کرنا ؛ باز آنا ؛ انکار کرنا (پابندی یا تعمیل سے) ؛ غلطی کا اعتراف کرنا ؛ اپنی رائے یا قول کو واپس لینا ؛ (کوئی چیز) واپس لینا ۔ (۲)سکیڑنا؛ سمیٹنا ؛ اندر کھینچنا ؛ سکڑنا ؛ سمٹنا ؛ اندر کھنچنا ۔

Retract : (v) [L. 'Retractare'.] (۱) ہٹا دینا ؛ کھینچ لینا ؛ واپس لے لینا ؛ اٹھا لینا ؛ بلا لینا ؛ فسخ کرنا ؛ منسوخ کرنا ؛ رد کرنا؛ مسترد کرنا ؛ کالعدم کرنا ۔ (۲)بیان واپس لے لینا ۔ (۳) انکار کرنا ؛ تردید کرنا ۔ (۴) (تاش) واپس لے لینا ؛ خیال بدل دینا ؛ کھیلنے سے انکار کردینا۔

Retractable : (a) (۱) انقباض پذیر ؛ باز گرداں ۔ (۲) تنسیخ پذیر ؛ جو واپس لیا جاسکے ۔ (۳) سکڑنے یا سکیڑنے کے قابل ۔

Retractation : (n) [L. 'Retractationem'.] (۱) (جمع میں) سینٹ اگسٹائن کی لکھی ہوئی ایک کتاب کا نام ۔ (۲) تردید بیان ؛ تردید خیال ؛ منسوخی وعدہ ؛ معاہدہ کی تنسیخ ۔ (۳) (نباتیات) انقباض ؛ باز گردانی ۔ (۴) پس گیری ؛ دست برداری ۔

Retracted : (a) (۱) (نباتیات) باز گردہ ؛ پیچھے مُڑا ہوا ؛ پس کشیدہ ؛ انقباضی ۔ (۲) دست کشیدہ ؛ منکر ؛ عقب زدہ ۔ (۳)پس کشیدہ زبان سے تلفظ کیا ہوا ۔ (۴) (تاکید کا) لفظ کی ابتدا میں ہونے کی حالت ۔

Retractile : (a) [Fr. 'Retractile'.] جمع شدنی ؛ قابل انقباضی ؛ عقب کشیدنی ؛ انقباض پذیر ؛ باز گردان ؛ تنسیخی قوت و عمل کو ظاہر کرنے والا ۔

Retractility : (n) انقباض پذیری ؛ قوت قبض ؛ سکڑنے یا سکیڑنے کی قابلیت ۔

Retraction : (n) [late L. 'Retractionem'.] (۱) (نباتیات) انقباض ؛ بازگردانی ۔ (۲)پس گیری ؛ دست برداری ۔ (۳) تنسیخ؛ منسوخی ؛ واپس لینے کا عمل ؛ استرداد ۔ (۴) قوت قبض؛ باز گرداں کی صلاحیت یا قوت ۔ (۵) تاکید کے لفظ کو آخر میں رکھنے کا عمل ۔ (۶) (صوتیات) تلفظ کے قوت زبان کو پیچھے کی طرف کھینچنا ؛ اس طرح سے حرف علت میں تبدیلی۔

Retractive : (a) سکڑنا یا سکڑنے کا؛ باز گردانی کا یا اس سے متعلق ؛

باز گردہ : عقب زدہ ۔

Retractor : (n) (۱) (حیوانیات) عضلۂ مُنقبضہ ۔ (۲) آلۂ منقبضہ : پٹی اور دوسری چیزیں جو مختلف آپریشن میں استعمال ہوتی ہیں ۔ (۳) وہ عضلہ جس سے عضو اندر کو کھینچا جاتا ہے ۔

Retractor muscle : (n) عضلۂ مُنقبضہ ۔

Retrad : (adv.) (تشریح) پُشت رُو : پیچھے نظر ڈالتے ہوئے : عقب کی طرف ۔

Retral : (a) (۱) عقبی : پیچھے کی طرف نظر ڈالنے والا : الٹی : باز گرد ۔ (۲) (تاریخ موالید) پیچھے کا : پشت کی طرف کا ۔

Retransfer : (n) باز انتقال : باز تبدیلی : باز منتقلی ۔

Retransfer : (v) پھر منتقل کرنا : دوبارہ منتقل کرنا ۔

Retransformation : (n) (۱) مور شکل ۔ (۲) (کیمیا) باز قلبِ ماہیت ۔

Retranslate : (v) دوبارہ یا پھر ترجمہ کرنا : (خصوصاً) اصلی زبان میں (جس سے ترجمہ کیا گیا تھا) ترجمہ کرنا ۔

Retranslation : (n) باز ترجمہ ۔

Retransmission : (n) (۱) باز ترسیل : باز انتقال : دوبارہ گزر ۔ (۲) واپسی ۔

Retransmit : (v) (۱) دوبارہ منتقل کرنا : پھر بھیجنا : دوبارہ ارسال کرنا ۔ (۲) واپس بھیجنا ۔

Retread : (v) دوبارہ چلنا : دوبارہ قدم دھرنا : پھر قدم رکھنا ۔

Retread : (v) ٹائر کو نئے ربر سے بنانا : ٹریڈ چڑھانا (ٹائر پر) نئے ربر سے ٹائر تیار کرنا ۔

Retread : (n) نئے ربر سے بنایا ہوا ٹائر : ربر چڑھایا ہوا ٹائر ۔

Retreading : (v) نئے ربر سے ٹائر کو بنانا ۔

Retreat : (n) [OFr. 'Retret (e)'.] (۱) (فوج) پسپائی : باز گشت : مراجعت : واپسی : واپس کا حکم یا اشارہ ۔ (۲) (فوج) شام کا بگل : نوبت شام ۔ (۳) گوشہ نشینی : گوشۂ عافیت : کنج عزلت : سبکدوشی : علاحدگی : خلوت ۔ (۴) (دینیات) اعتکاف ۔ (۵) پاگل خانہ : شرابیوں وغیرہ کا مامن : وہ ادارہ جہاں میخواروں کو کنٹرول کرنے یا حفاظت کے لئے رکھا جائے ۔ (۶) کمین گاہ : جائے پناہ : تفریح گاہ : آمد و رفت کی جگہ : صحت گاہ ۔ (۷) مصیبت : خطرہ : مخالفت وغیرہ میں پیچھے ہٹنے یا علاحدہ ہونے کا عمل : خصوصاً فوج کی شکست یا معاہدہ کے ختم ہونے کا عمل ۔ (۸) مدت علاحدگی : مدت خلوت : مدت اعتکاف ۔ (۹) پوشیدہ مقام : خلوت خانہ : چھپی ہوئی جگہ : ماند : بھٹ ۔ (۱۰) (تعمیرات) دیوار میں طاق یا فصل : جوف دیوار ۔

To beat a retreat : پسپا ہونا : ارادے سے باز آنا ۔

To blow a retreat /-sound the - : واپسی کا حکم دینا : واپسی کا بگل بجانا ۔

To intercept retreat (of) : پسپا ہونے والی فوج کی راہ روک لینا ۔

To make good one's retreat : صحیح سلامت واپس جانا ۔

Retreat : (v) [OFr. 'Retraiter '.] (۱) پسپا ہونا : پیچھے ہٹنا : مورچہ چھوڑنا : واپس ہونا : لوٹ جانا : علاحدہ ہو جانا : سبکدوش ہونا ۔ (۲) (شطرنج میں) مہرے کو پیچھے ہٹانا : ہٹا لینا ۔ (۳) پیچھے کی طرف ہٹا ہوا ہونا : رجعت قہقری کرنا ۔

Retreatal : (a) خلوت نشیں : گوشہ گیر ۔

Retreatant : (n) کنارہ گیر : خلوت نشیں : گوشہ نشیں ۔

Retrench : (v) [Fr. 'Retrencher'.] (۱) کمی کرنا : تخفیف کرنا : گھٹانا (خصوصاً مصارف ، خرچ وغیرہ کا) ۔ (۲) وضع کرنا : منہا کرنا : کاٹ لینا : ہٹانا : لے لینا ۔ (۳) کاٹ چھانٹ کرنا : مختصر کر دینا : نکال دینا (عبارت) ۔ (۴) تخفیف مصارف کرنا : کفایت کی صورت نکالنا : خرچ میں کمی کرنا ۔

Retrench : (v) خندق اور فصیل کے ذریعہ مورچہ بندی کرنا ۔

Retrenched : (a) تخفیف شدہ : کمی کیا ہوا : بنایا ہوا : مختصر کیا ہوا ۔

Retrenched head : (n) (سیاسیات) تخفیف شدہ مدّ ۔

Retrenchment : (n) [Fr. 'Retrenchement'.] (۱) تخفیف : منہائی : تخفیف مصارف : کمی کرنے کا عمل : ہٹانے کا عمل ۔ (۲) اختصار : کاٹ چھانٹ : قطع و برید : حدود : کمی ۔

Retrenchment : (n) (فوج) مورچہ : مورچہ بندی (خندق اور فصیل کے ذریعہ) ۔

Retrial : (n) سماعت جدید ؛ سماعت مکرر ۔

Retribution : (n) [L. 'Retributionem'.] (۱) بدلہ ؛ عوض ؛ انتقام ؛ پاداش ؛ مکافات ؛ عِقاب ؛ تلافی ۔ (۲) مکافات کا دن ؛ انتقام کا دن ؛ یوم جزا ۔ (۳) جزا ؛ صلہ ؛ مجازات ۔

Day of retribution : یوم جزا ؛ صلہ کا دن ؛ یوم مکافات ۔

Retreibutive : (a) انتقامی ؛ مکافاتی ؛ مکافات کا ؛ سزا و جزا کا ۔

Retributive justice : (n) جزا و سزا کا انصاف ؛ انصاف مکافات ۔

Retributively : (adv.) انتقاماً ؛ بطور جزا و سزا کے ؛ مکافات کے طور پر ۔

Retributor : (n) بدلہ ادا کرنے والا ؛ مکافات دینے والا

Retributory : (a) (۱) مکافات کی طرح ؛ مانند انتقام ۔ (۲) دیکھو Retributive ۔

Retrievable : (a) قابل نجات ؛ قابل تلافی ؛ تلافی پذیر ؛ اصلاح پذیر جو دوبارہ حاصل ہو سکے ۔

Retrieval : (n) (۱) دوبارہ حصول ؛ تلافی ؛ نجات ؛ اصلاح ۔ (۲) حاصل ہونے کا امکان یا احتمال ؛ احتمال ؛ امکان حصول ۔

Retrieve : (n) احتمالِ حصول ؛ امکانِ حصول ۔

Retrieve : (v) [late ME. 'Retrev.'] (۱) (کتے کا) مارے ہوئے یا زخمی پرند وغیرہ کو ڈھونڈ لانا ؛ دوبارہ تلاش کرنا یا ڈھونڈنا (شکار یا جانور) ؛ خصوصاً چھوڑ دینا (کیک وغیرہ کا دوسری دفعہ) ۔ (۲) تلاش کر کے دوبارہ حاصل کرنا؛ کوشش کر کے یاد کرنا ؛ دوبارہ ذہن نشین کرنا ۔ (۳) دوبارہ حاصل کرنا ؛ پھر سے قبضہ کرنا ؛ دوبارہ معلوم کرنا ؛ یاد آ جانا ۔ (۳) بُری حالت سے نجات دینا ؛ پستی سے ابھارنا ۔ (۵) سنبھالنا ؛ درست کرنا (اپنی مالی حالت وغیرہ کو) اصلی حالت پر واپس لانا ؛ حالت بحال ہونا۔ (٦) تلافی کرنا (نقصان وغیرہ کی) ؛ پورا کرنا (خسارہ وغیرہ) ؛ اصلاح کرنا (غلطی وغیرہ) ۔ (۷)دوسرے پیشے سے (وقت) بچانا ۔ (۸) تلاش کرنا ؛ صحت یا قوت حاصل کرنا ؛ بحال ہو جانا ؛ تندرستی پا جانا ۔

Retrievless : (a) ناقابل تلافی ؛ نا قابل اصلاح ۔

Retrievement : (n) دیکھو Retrieval

Retriever : (n) (۱) شکار جو ۔ (۲) تلاش کرنے والا ۔

Retro- : [L. ad. 'Retro'.] (۱) سابقہ بمعنی پیچھے کی طرف ؛ واپس ؛ بدلے میں ۔ (۲) پیچھے ؛ عقب ؛ پچھلا ۔

Retro-ocular : (a) دیکھو Retrobulbar

Retro-operative : (a) دیکھو Retroactive

Retro-reflective : (a) دیکھو Reflective

Retro-rocket : (n) ایک راکٹ جو کسی راکٹ یا مصنوعی سیّارے کی رفتار کو کم کرتا ہے ۔

Retroact : (v) [L. 'Retroact'.] (۱) رد عمل کرنا ؛ جوابی عمل کرنا ۔ (۲) پیچھے کی جانب عمل کرنا ۔ (۳) گزرے ہوئے زمانے کے لئے موثر یا نافذ ہونا (قانون وغیرہ کا) اثر راجع یا نفاذ راجع رکھنا ۔

Retroaction : (n) [L. 'Retroactio'.] (۱) (ریڈیو) رد عمل ؛ جوابی عمل ۔ (۲) اثر راجع ؛ نفاذ راجع ۔ (۳) (قانون)عمل معکوس ؛ نفاذ رجعی ؛ (نفسیات) عاملِ رجعی ؛ عمل بماسبق ۔

Retroactive : (a) (۱)عامل معکوس ۔ (۲)(قانون) نافذ بہ ماضی ؛ نافذ رجعی ؛ (نفسیات) عامل رجعی ؛ عامل بماسبق ۔ (۳) رد عمل کا ؛ در عمل کرنے والا ؛ پیچھے کی جانب عمل کرنے والا ؛ نافذ در زمانۂ گزشتہ ؛ راجع (بہ ماضی)۔

Retroactively : (adv.) رد عمل کے طور پر ؛ زمانۂ گزشتہ کے لئے ۔

Retroactivity : (n) دیکھو Retroaction

Retrobulbar : (a) (۱) (تشریح) پس مُقلہ ۔ (۲) (تشریح) پُشتِ نخاع ۔

Retrobulbar neuritis : (n) (طب) ورم پسِ مُقلہ ۔

Retrocaecal / Retrocecal : (a) (تشریح) پَش اَعوری ۔

Retrocede : (v) [L. 'Retrocedere'.] (۱) پیچھے ہٹنا ؛ پیچھے سرکنا ؛ پیچھے کو ہٹا ہوا ہونا ۔ (۲) (طب) اندر ہی اندر اثر کرنا ؛ اندرونی ہونا (نقرس کا) ۔

Retrocede : (v) [Fr. 'Retroceder'.] ملک کو(علاقے کا) واپس دے دینا؛ علاقے کا سونپنا یا حوالے کرنا ؛ ملک کو واپس دے دینا ۔

Retrocedence : (a) (۱) پیچھے کی طرف حرکت ؛ (حیوانیات) پس خرامی ؛ اُلٹی چال ؛ اُلٹی حرکت ۔ (۲) (طب) انتقال مرض ؛ اندرونی بیماری (سیاسیات) باز گشت ۔ (۳)دیکھو Retrogression ۔

Retrocedent : (a) [L. 'Retrocedentem'.] (۱) اندرونی (نقرس)؛ اندرونی (مرض)۔ (۲) الٹی : پیچھے کی طرف : باز گرد؛ پیچھے ہٹنے والا : پیچھے کو ہٹا ہوا ۔ (۳) ساری؛ منتقل۔

Retrocession : (n) [late L. 'Retrocessio'.] Retrocedence دیکھو

Retrocession : (n) ملک واپس دینے کا عمل : واپسی علاقہ : ملک کا واپس دینا یا دیا جانا ۔

Retrocessional : (a) Recessional دیکھو

Retrocessive : (a) (۱) الٹی حرکت کا : اُلٹا ۔ (۲) ملک کی واپسی سے متعلق ۔ (۳) اندرونی ۔

Retrochoir : (n) [med. L. 'Retrochorus'.] (کلیسا) گرجا کا پچھلا حصہ جو قربان گاہ کے عقب میں ہوتا ہے : حصۂ عقبی؛ (تعمیرات) پُشت محراب ۔

Retrocognition : (n) احضار ارواح : گزرے ہوئے مافوق الفطرت صفات کا علم : گزرے ہوئے واقعات کا براہ راست علم ۔

Retrocognitive : (a) احضار ارواح کا یا اس سے متعلق : گزرے ہوئے واقعات کا براہ راست علم سے متعلق یا اس کے جیسا ۔

Retrocollic : (a) (تشریح) پس عُنقی ۔

Retrocopulation : (n) پیچھے سے جفتی کرنے کا عمل : عقب سیمباشرت کرنے کا فعل ۔

Retrocurved : (a) (نباتیات) برگشتہ : پس خمیدہ : کوز ۔

Retroflex / Retroflected : (a) [med. L. 'Retroflexus'.] (تشریح ، نباتیات) پیچھے کی جانب مُڑا ہوا : پس خمیدہ : کوز : پشت کوز : (طب) بر گشتہ ۔

Retroflexed : (a) Retroflex دیکھو

Retroflexion / -tion : (n) [mod. L. 'Retroflexio'.] (۱) (نباتیات) بر گشتگی ۔ (۲) (طب) اعوجاج خلفی ۔ (۳) (طب) پشت کوزی : پس خمیدگی :پیچھے کی طرف مُڑنا یا مُڑا ہوا ہونا۔

Retrofracted : (a) (طب) پس منعطف : پس شکستہ ۔

Retrogenerative : (a) پیچھے سے مباشرت کرنے والا : عقب سے جفتی کرنے والا ۔

Retrogradation : (n) [L. 'Retrogradatio'.] (۱)(علم النجوم)رجعت : حرکت : قہقرائی : حرکت قہقرائی (سیارے وغیرہ کی مشرق سے مغرب کو) ۔ (۲) (حیاتیات) انحطاط : زوال : تنزل ۔ (۳) اُلٹی حرکت ۔ (۴) تفتیش و تحقیق میں پیچھے جانے کا عمل ۔ (۵) پسپائی : مراجعت : واپسی ۔ (٦) گوشہ نشینی : علاحدگی سبکدوشی ۔

Retrograde : (a) [L. 'Retrogradus'.] (۱) (علم النجوم) رجعی : قہقرائی : حرکت کرنے والا : مشرق سے مغرب کی طرف حرکت کرنے والا ۔ (۲) اُلٹی : پیچھے کی طرف : باز گرد۔ (۳) انحطاط پذیر : زوال پذیر : تنزل پذیر : انحطاطی ۔ (۴) مراجعتی : پسپائی کا : سابق حالت میں لوٹنے والا۔ (۵) علاحدہ : سبکدوش ۔ (٦) معکوس : مقلوب : الٹا ۔ (۷) معکوس حالت میں : پیچھے کی طرف ۔

Retrograde : (n) وہ جس کا اخلاق خراب ہو جائے : بگڑ جانے والا : ناخلف؛ ذلیل : خوار شخص؛ نکما آدمی : بگڑا ہوا آدمی۔

Retrograde : (adv.) الٹے طور پر : مقلوباً : اس کے بر عکس : بالعکس : الٹی طر سے ۔

Retrograde : (v) [L. 'Retrogradi'.] (۱) (علم النجوم) رجعت قہقری کرنا : رجعت کرنا : مشرق سے مغرب کی طرف جاتے ہوئے معلوم ہونا ۔ (۲) پیچھے کو ہٹنا : لوٹنا ۔ (۳) تنزل کرنا؛ انحطاط ہونا : زوال ہونا : گرنا ۔ (۴)علاحدہ ہونا : سبکدوش ہونا ۔ (۵) خلاصہ دُہرانا : مختصر الفاظ میں دُہرانا : عنوانات بیان کر دینا ۔

Retrograde amnesia : (n) (طب) ما قبل نسیان ۔

Retrograde hernia : (n) (طب) فتق قہقرائی ۔

Retrograde motion : (n) (۱) (علم النجوم) رجعت : حرکت قہقرائی ۔ (۲) (حیوانیات) پس خرامی : اُلٹی چال ۔

Retrograde vernier : (n) (طبیعیات) اُلٹ چال ورنیہ ۔

Retrogradely : (adv.) (۱) حرکت قہقری سے : اُلٹی چال سے ۔ (۲) تنزل پذیرانہ ۔

Retrogress : (v) [L. ' Retrogress-, Retrograd'.] (۱)پیچھے کی طرف حرکت کرنا : پیچھے جانا : واپس ہونا : پیچھے ہٹنا : لوٹنا : مراجعت کرنا : معاودت کرنا ۔ (۲) تنزل ہونا : زوال پذیر ہونا : انحطاط ہونا ۔

Retrogression : (n) [L. 'Retrogressio'.] (۱) (علم النجوم) دیکھو Retrogradation ۔ (۲) اُلٹی حرکت : پیچھے کی طرف حرکت ۔ (۲) زوال : تنزل : انحطاط ۔ (۳) (طب) مرض کی کمی : خارش کی کمی ۔

Retrogressive : (a) (۱) (تفتیش میں) پیچھے کام کرنے والا ۔ (۲) لوٹنے والا : اُلٹی حرکت کرنے والا ۔ (۳) انحطاط پذیر : زوال پذیر : تنزل : تنزل پذیر ۔ (۴) (خصوصاً طب اور تشریح میں) نسیج کی تبدیلی ۔

Retrogressive : (n) (۱) حرکت رجعی رکھنے والا : واپس ہونے کی صفت رکھنے والا۔ (۲) انحطاط ہونے کی خصوصیت رکھنے والا۔

Retrogressively : (adv.) (۱) واپس ہوتے ہوئے ۔ (۲) زوال پذیرانہ : انحطاط کے طور پر ۔

Retroject : (v) پیچھے کی طرف پھینکنا ۔

Retrojection : (n) (میکانیات) پس رَمیہ : پس اندازی ۔

Retrolental : (a) (۱) پس عدسی : عدسہ کے پیچھے واقع ۔ (۲) عدسۂ چشم کے حصے کا یا اس سے متعلق ۔

Retrolingual : (a) زبان کے پیچھے واقع : حلق کے قریب ۔

Retromammary : (a) (تشریح) پسِ پستانہ ۔

Retromingent : (a) (حیوانیات) پَسِ بولیہ ۔

Retromingent : (n) پس بولیہ جانور ۔

Retromorphosis : (n) (حیوانیات) انحطاط ماہیت ۔

Retroperitoneal : (a) (طب) پس باریطونہ : پس ثربہ ۔

Retropharyngeal : (a) (طب) پس بلعومہ ۔

Retropubic : (a) (طب) پس عانی ۔

Retropassion : (n) (۱) (طب) پس خرابی : پس ڈھکیل : خارجی مرض کا اندرونی مرض بن جانا : امراض کا جلد کے اندر سرایت کرنا : اندر سرایت کرنا ۔ (۲) (میکانیات) پس دفعہ ۔

Retrorse : (a) (تاریخ موالید) پیچھے مُڑا ہوا : پُشت رو : (نباتیات) واژ گوں ۔

Retrorsely : (adv.) (حیاتیات) رُویہ : پیچھے کو مُڑتے ہوئے ۔

Retroserrate : (a) (۱) (حیوانیات) معکوس دندانیہ ۔ (۲) (نباتیات) معکوس دندانہ دار ۔

Retrospect : (n) [L. 'Retrospectus'.] (۱) پچھلے حالات یا نظیر یا سند کا لحاظ ۔ (۲) گزشتہ زمانے پر نظر : ماضی بینی : باز دید : پس دید : باز بینی ۔ (۳) پچھلے واقعات پر تبصرہ ۔ (۴) اثر راجع : نفاذ راجع ۔

Retrospect : (v) (۱) پچھلے حالات یا نظیر پر نظر ڈالنا : یاد ماضی سے لطف اندوز ہونا ۔ (۲) پیچھے کی طرف دیکھنا : ماضی بینی کرنا : گزشتہ زمانے پر نظر ڈالنا ۔ (۳) پچھلے واقعات پر تبصرہ کرنا ۔ (۴) گزشتہ واقعات پر نظر ڈالتے ہوئے (شخص یا چیز کو) خیال کرنا : غور و فکر کرنا ۔

Retrospection : (n) [L. 'Retrospectionem'.] (۱) (نفسیات) ماضی بینی : یاد ماضی : خیال ماضی : گزشتہ واقعات کی یاد تازہ کرنے کی قوت یا عمل ۔ (۲) گزشتہ حالات پر نظر دوڑانے کا عمل : گزشتہ زندگی پر تبصرہ : نظر ثانی ۔ (۳) (قانون) رجع نظری : نفاذِ رجعی ۔ (۴) خیالاتِ رجعی ۔

Retrospective : (a) (۱) (قانون) نافذ بہ ماضی : نافذ رجعی ۔ (۲) تبصرۂ ماضی سے متعلق ۔ (۳) عامل رجعی ۔ (۴) مؤثر بہ ماضی : راجع بہ ماضی (قانون وغیرہ جن کا نفاذ گزرے ہوئے زمانے پر بھی پڑے)۔

Retrospective falsification : (n) (نفسیات) غلط بیانی ماضی ۔

Retrospectively : (adv.) گزشتہ زمانے پر نظر ڈالتے ہوئے : اثر راجع یا نفاذ راجع رکھتے ہوئے ۔

Retrospector : (n) (نفسیات) ماضی بین : گزشتہ زمانے پر نظر رکھنے والا ۔

Retrosternal : (a) (تشریح) پَس قصہ ۔

Retrousse : (a) [Fr.] اُبھری ہوئی (خصوصاً ناک)۔

Retrousse : (n) (تشریح) اُبھری ناک ۔

Retrovaccination : (n) گائے کو ٹیکہ لگانا ۔

Retrovene : (n) (طب) پس مائل ۔

Retroverse : (a) [L. 'Retroversus'.] (نباتیات ، حیوانیات) پُشت رو ۔

Retroversion : (n) [L. 'Retroversio'.] (۱) (طب) تاخّر رحم : میلان خلفی : پیچھے ٹلنا ۔ (۲) پیچھے کو مُڑا ہوا ہونا ۔ (۳) اصلی (سابقہ) زبان میں دوبارہ ترجمہ کرنا ۔

Retrovert : (v) (۱) (مرضیات) پیچھے کو موڑنا (عورتوں کا رحم)۔

Retrovert : (n) (۱) (دینیات) باز مسلم ۔ (۲) (طب) پس مائل رحم ۔

Retroverted : (a) مقلوب : پیچھے کو موڑا ہوا (رحم) ۔

Retroverted womb : (n) (طب) پس مائل رحم ۔

Retrovision : (n) ایک قسم کی یونانی شراب ۔

Retsina/ Rezine : (n) [It.] ایک قسم کی یونانی شراب ۔

Rettery : (n) کارخانۂ سَن : سَن کا کارخانہ (جہاں اسے پانی میں بھگو کر سکھاتے ہیں) ۔

Retting : (v & n.) تعطین : نم رسائی ۔

Returf : (v) نئی گھاس یا نباتات سے بھر دینا ۔

Return : (n) [AFr. 'Retorn'.] (۱) واپس : عود : معاودت : مراجعت : رجعت : اعادہ : باز گشت : بر گشت : بر گردانی ۔ (۲)(عمارت) پیچھے ہٹا ہوا حصہ (دیوار وغیرہ کا): کنگنی : کگر : ایک چوکور ستون جو دیوار میں ہوتا ہے اور اس کی چوڑائی کا کچھ حصہ دیوار سے باہر نکلا ہوتا ہے : عمارت کا حصہ ۔ (۳) (عموماً جمع) منافع : آمدنی : محاصل : (معاشیات) بے باقی : مالی قدر و قیمت: پیداوار : آمد ۔ (۴) واپسی : ادائیگی : ادائی : معاوضہ : بدلہ : جزا : عوض : مراعات : رسید : قبولیت ۔ (۵)شیرف یا مجسٹریٹ کی رپورٹ : شیرف کا عدالت میں رٹ کو واپس بھیجنے کا عمل ۔ (۶) ممبر پارلیمنٹ کے انتخاب میں ریٹرننگ افسر کی بھیجی ہوئی رپورٹ : ممبر پارلیمنٹ کا انتخاب ۔ (۷) ناظر انتخابات کی رپورٹ ۔ (۸) با ضابطہ رپورٹ مع اعداد و شمار ۔ (۹)(جمع) ایک قسم کا ہلکا تمباکو جو پائپ میں پیتے ہیں ۔ (۱۰) گزارش ۔ (۱۱) شرح : صورت : کیفیت : مالی قدر و قیمت ۔ (۱۲)پیچ یا خم ۔ (۱۳) التزام : مقابلہ باہمدیگر : لین دین : ادل بدل : ضربت متقابلہ : مخالف یا دشمن کے جواب میں حملہ : بوچھار : مار ۔ (۱۴)واپسی ٹکٹ : ٹکٹِ رجعی ۔ (۱۵) (کان کنی) وہ جگہ جس کے ذریعہ ہوا جاتی ہے ۔ (۱۶) صحت یابی : اپنی حالت پر رجوع ۔ (۱۷) کسی ساخت کا وہ حصہ جس سے زاویہ قائمہ بنتا ہو ۔ (۱۸) (لائن وغیرہ میں) موڑ یا جھکاؤ : دو جھکاؤ کے درمیان کا بڑھا ہوا حصہ ۔ (۱۹) وہ مال جو بھیجے ہوئے مال کے عوض ملا ہو ۔ (۲۰) قانون کی بحالی : بحالی (کسی چیز کی) : رجعت ۔ (۲۱) واپس کی ہوئی چیز یا شخص خصوصاً جمع میں۔

By return of post : واپسی ڈاک سے ۔

Fencer's return : تلوار کا ہاتھ جو تیزی سے لگایا جاتا ہے ۔

In return : بدلے میں : بطور تحفہ ۔

In return for : عوض میں : بدلے میں ۔

To wish (one) many (happy) returns (of the day) : سال گرہ کی مبارک دینا : خدا یہ دن بار بار لائے : یہ دن بار بار نصیب ہو ۔

Return : (v) [OFr. 'Ketorner'.] (۱) واپس آنا یا جانا : واپس ہونا یا کرنا : لوٹنا : لوٹانا : پھر آنا : پھیر دینا ۔ (۲) عود کرنا: معاودت کرنا : مراجعت کرنا ۔ (۳) واپس لانا : جواب لے جانا : واپس بھیجنا : واپس دینا : معاوضے میں دینا ۔ (۴) جواب دینا : جواب میں کہنا : رپورٹ دینا : جواب کے طور پر بیان کرنا یا کہنا ۔ (۵) (کسی حلقۂ انتخاب کا) ممبر پارلیمنٹ کو منتخب کرنا : شیرف کا رپورٹ کرنا (مخصوص لوگوں کے بارے میں کہ انتخاب میں کامیاب ہوئے) ۔ (۷)سابقہ حالت میں لوٹنا: اپنی اصلی حالت میں آنا : حالت بحال ہونا ۔ (۸) عمل یا خیال کو رد کرنا : سابقہ مالک کے پاس لوٹنا ۔ (۹)سابقہ صورت میں ہونا : اصلی حالت میں لوٹ جانا ۔ (۱۰)(آنکھ ، نظر ، دماغ وغیرہ کا) کسی جانب مُڑ جانا. (۱۱)(فوج) ہتھیار وغیرہ کا) بدلنا ۔ (۱۲)(چیز، شخص کو) دوبارہ واپس کرنا : پھر بھیجنا ۔ (۱۳)منعکس ہونا (روشنی کا) : باز گشت ہونا (آواز کا) ۔ (۱۴) شکریہ ادا کرنا ۔ (۱۵) ادا کرنا : واپس کرنا : واپس دینا ۔ (۱۶) (کھیل میں) کھلاڑی کا جواب دینا : اپنے مخالف کا جواب دینا ۔

To return greeting : سلام کا جواب دینا ۔

Tro return person's love : کسی کی محبت کے بدلے میں محبت کرنا ۔

To return thanks : دعائے شکر پڑھنا : جام صحت کا شکریہ ادا کرنا ۔

Return address : (n) مراجعتی پتہ : پتہ فرستندہ : بھیجنے والے کا پتہ : مرسل کا پتہ ۔

Return card : (n) مراجعتی کارڈ : واپسی کا کارڈ ۔

Return day : (n) (قانون) مراجعتی دن : وہ دن جس میں منظور شدہ رٹ (درخواست) لوٹا دی جائے ۔

Return electrons : (n) (الیکٹرک) برقیات راجع ۔

Return envelope : (n) راجع لفافہ : مراجعتی لفافہ : وہ لفافہ جو مرسل اپنا پتہ لکھ کر کسی جگہ بھیجے اور اُس لفافہ کو

اُس کے پاس بھیجا جائے۔

Return postage : (n) مراجعتی ٹکٹ : وہ ٹکٹ جسے جواب دینے کے لئے بھیجا جائے۔

Return receipt : (n) مراجعتی رسید۔

Return shock : (n) (الیکٹرک) صدمۂ الرّاجع۔

Return ticket : (n) آنے جانے کا ٹکٹ : واپسی کا ٹکٹ۔

Return trace : (n) دیکھو Retrace

Return trip : (n) (خصوصاً برطانیہ) مراجعتی سفر : واپسی پھیرا۔

Return wall : (n) (انجینئرنگ) پس مائل دیوار : ہٹی دیوار۔

Returnability : (n) قابل واپسی کی حالت : واپسی : مراجعت۔

Retrunable : (a) [OFr. 'Returnable'.] (۱) قابل واپسی : قابل اعادہ : پس دادنی : بر گردندانی۔ (۲) قابل انتخاب۔ (۳)قانونی طور پر قابل رد : (درخواست) مسترد : واجب الاعادہ۔

Returned : (a) مرجوع : برگشتہ : واپس کیا ہوا : لوٹایا ہوا : واپس لایا ہوا۔

Returned empty : (n) وہ صندوق جو پیسے یا اشیا وغیرہ نکالنے کے بعد خالی مرسل کو واپس بھیجے جائیں۔

Returnee : (n) (۱) واپس کرنے والا : رجوع کرنے والا : رجوع کیا جانے والا : راجع۔ (۲) وہ شخص جس نے بدیس میں کام کیا ہو اور پھر وہاں سے واپس کر دیا گیا ہو۔

Returner : (n) (۱) واپس ہونے والا : مراجعت کرنے والا : لوٹنے والا : راجع : برگشت کنندہ۔ (۲) واپس لانے والا۔

Returning officer : (n) (سیاسیات) ناظم انتخابات۔

Returnless : (n) بے حاصل : بے منافع کا : بے نفع کا۔

Retuse : (a) [L. 'Retusus'.] (نباتیات اور تشریح) دانتے دار : ذقنی : جس کا سر چوڑا اور بیچ میں گڑھا ہو۔

Retzina : (n) [mod. Gr.] Retsina کا متبادل۔

Retzius's vein : (n) پشت شکم کی رگ۔

Reune : (v) یونین کا از سر نو اتحاد کرنا : یونین کا دوبارہ جلسہ (کالج وغیرہ میں)۔

Reunion : (n) [Fr. 'Reunion'.] (۱) از سر نو اتحاد : بہم پیوستگی : دوبارہ ملانے یا ملنے کا عمل : متحد ہونے کی حالت : اتحاد مجدد۔ (۲) جلسہ : صحبت : سبھا : ہم مشرب یا ہم خیال اشخاص کی صحبت۔

Reunionism : (n) اتحاد پسندی : رومی کلیسا اور کلیسائے انگلستان کے اتحاد کی حمایت۔

Reunionist : (n) حامئ اتحاد : رومی کلیسا اور کلیسائے انگلستان کے اتحاد کا حامی۔

Reunitable : (a) دوبارہ متحد ہونے کے لائق:دوبارہ متحد کرنے کے لائق۔

Reunite : (v) [med. L. 'Reunit, ren'.] (۱) دوبارہ متحد کرنا : پھر متحد کرنا : پھر جوڑنا۔ (۲) دوبارہ متحد ہونا یا جڑ جانا یا ملنا (جسمانی یا روحانی اعتبار سے)۔ (۳) از سر نو باہم پیوست ہونا : جدائی کے بعد وصال ہونا : جدائی کے بعد پھر ملنا۔

Reunitedly : (adv.) دوبارہ اتحاد کے طور پر : از سر نو ملتے ہوئے۔

Reunition : (n) بہم پیوستگی : اتحاد : از سر نو انجمن : اجتماع مجدد : وصال مجدد۔

Reus/ Rea : (n) [L.] (قانون) مدعاعلیہ۔

Rev : Reverend کا مخفف۔

Rev : Revolution کا مخفف۔

Rev : (v) (انجن کا) کام کرنا۔

Revaccinate : (v) دوبارہ ٹیکا (چیچک کا) لگانا (ایسی حالت میں جب کہ پہلا ٹیکہ غیر مؤثر ثابت ہو)۔

Revalenta : (n) مسور اور جَو کے آٹے سے تیار کی ہوئی ایک چیز : ایک قسم کی غذا۔

Revalescence : (n) (طب) صحت یابی۔

Revalscent : (a) صحت یاب : رُوبہ صحت۔

Revalidate : (v) (قانون) دوبارہ جائز قرار دینا : از سر نو توثیق کرنا : پھر توثیق کرنا۔

Revalidation : (n) (قانون) تحریر جواز۔

Revalorization : (n) (معاشیات) بحالیِ قیمت سکّہ : بحالیِ قیمت۔

Revalorize : (n) قیمت بحال کرنا۔

Revaluate : (v) پھر قیمت کا اندازہ لگانا : دوبارہ اندازہ کرنا : از سر نو قدر و قیمت کرنا۔

Revaluation : (n) (معاشیات) نئی تشخیص : دوبارہ قیمت کا اندازہ : از سر نو قدر و قیمت کا اندازہ۔

Revalue : (v) دوبارہ قدر و قیمت کرنا : از سر نو قیمت لگانا : پھر قیمت کا اندازہ کرنا۔

Revamp : (v) (۱) دوبارہ جوڑ لگانا : دوبارہ پیوند لگانا : دوبارہ مرمت کرنا : دوبارہ ٹھیک کرنا : پھر سے بنا دینا : از سر نو درست کرنا۔ (۲) پھر سے تعمیر کرنا : دوبارہ بنانا۔ (۳) پھر ترمیم کرنا : از سر نو ترمیم کرنا (ڈراما وغیرہ)۔

Revanche : (n) [Fr.] (۱) انتقام : بدلہ (خصوصاً ۱۸۷۰ء کی شکست کا جو فرانس جرمنی سے لینا چاہتا تھا)۔ (۲) (فرانسیسی) بدلے کا میچ : وہ میچ جو دوسرے میچ کا بدلہ لینے کے لئے کھیلا جائے۔

Reveal : (n) [late ME. 'Revale'.] (۱) کھڑکی یا در کے اندرونی پہلو کی سطح : پہلوئے در۔ (۲) (تعمیرات) اشکار۔

Reveal : (v) [L. 'Revelare'.] (۱) (خدائے تعالیٰ کا) وحی بھیجنا : وحی نازل کرنا : وحی و تنزیل یا الہام کے ذریعے سے ظاہر کرنا۔ (۲) افشا کرنا : فاش کر دینا : بتا دینا : ظاہر کرنا : ظاہر ہو جانے دینا : چھپا نہ سکنا (چہرے، بشرے یا حرکات و سکنات سے) ظاہر ہونا : ٹپکنا : معلوم ہونا۔ (۳) اظہار کرنا : دکھانا : واضح کرنا : نمایاں کرنا : نمائش کرنا : نظر آنا۔

To reveal itself : خود نظر آنا یا معلوم ہونا۔

Revealability : (n) نزول : اظہار : افشا : نمایاں : نمائش۔

Revealable : (a) قابل تنزیل : قابل اظہار : قابل افشا۔

Revealableness : (n) دیکھو Revealability

Revealed : (a) (۱) نمایاں : ظاہر : ظاہر کیا ہوا۔ (۲) منزّل : الہامی۔

Revealed religion : (n) الہامی مذہب : وہ مذہب جو وحی کے ذریعہ کسی پیغمبر کو عطا کیا گیا ہو۔

Revealed theology : (n) الہامی دین۔

Revealedly : (adv.) نزول کے طور پر : اظہار کے طور پر : نمایاں طریقے سے۔

Revealment : (n) مکاشفہ : وحی : الہام۔

Reveille : (n) [Fr. 'Reveillez'.] (فوج) جگانے کا بگل : نوبت سحر : صبح کا بگل : گجر : صبح کی نوبت جو سپاہیوں کو جگانے کے لئے بجاتے ہیں۔

Revel : (v) [OFr. 'Reveler'.] (۱) شادمانی کرنا : رنگ رلیاں منانا : دھما چوکڑی مچانا : گل چھرے اڑانا : خوشی منانا : عیش منانا : عیش و طرب کی داد دینا : پینا پلانا : شراب و کباب کی محفل گرم کرنا۔ (۲) بے حد شوق ہونا : رسیا ہونا۔ (۳) (وقت یا روپیہ) عیش و نشاط میں صرف کردینا : پینے پلانے میں اڑا دینا : لہو و لعب میں وقت برباد کرنا : عیش و طرب میں وقت گزارنا۔

Revel : (n) (۱) رنگ رلیاں : عیش و طرب کا جلسہ : محفل بادہ نوشی : دھما چوکڑی : عیاشی : خوشی گذرانی : شادمانی : کیف و نشاط۔ (۲) (خصوصاً جنوبی مغربی ممالک میں) کلیسائی تہوار : میلہ۔

Master of the revels : عیش و نشاط کی محفل جمانے والا : عیش و نشاط کی محفل کا منتظم۔

Revelation : (n) [OFr. 'Revelacium, -tion'.] (۱) وحی : تنزیل : الہام۔ (۲) حیرت انگیز انکشاف۔ (۳) اظہار : انکشاف : خبر۔

The revelation (of St. John) : انجیل کی آخری کتاب : کتاب وحی۔

Revelation of Quran : (n) نزول قرآن۔

Revelational : (a) وحی یا تنزیل کا : الہامی۔

Revelationist : (n) (۱) معتقد الہام : مذہب الٰہی کا قائل : وحی و تنزیل کا قائل۔ (۲) انجیل کی آخری کتاب (کتاب وحی) کا مصنف۔

Revelations : (n) (بائبل) مُکاشفاتِ یُوحنّا : آسمانی کتاب۔

Revelative : (a) انکشافی : الہامی۔

Revelator : (n) انکشاف کرنے والا : ظاہر کرنے والا۔

Revelatory : (a) وحی پہنچانے والا ؛ وحی کا یا اُس سے متعلق ۔

Reveler /Reveller : (n) رنگ رلیاں منانے والا ؛ پینے پلانے والا؛ عیاش ؛ مست ؛ رند ۔

Revelment : (n) رنگ رلیاں ؛ عیش و نشاط ؛ پینا پلانا ۔

Revelry : (n) دیکھو Revelment

Revenant : (n) [Fr.] (۱) بھوت ؛ پریت ۔ (۲) وہ شخص جو قبر سے اٹھ کر آئے یا جلا وطنی سے واپس آئے ۔ (۳) وہ شخص جو کسی جگہ سے واپس آئے ۔

Revendication : (n) [Fr.] باضابطہ دعویٰ ؛ با ضابطہ دعویٰ کر کے حاصل کرنے کا عمل ؛ استرداد (کھوئے ہوئے مقبوضات کا) ۔

Revenge : (n) [f. 'Thev'.] (۱) انتقام ؛ بدلہ ؛ عوض ؛ (نقصان پہنچا کر یا زخمی کر کے) انتقام ۔ (۲) انتقامی فعل ؛ آرزوئے انتقام ؛ خواہش انتقام ۔ (۳) جذبۂ انتقام ؛ موقع انتقام (خصوصاً تاش ، شطرنج ، کھیل کود وغیرہ میں) ۔

To give one (his) revenge : انتقام یا بدلے کا موقع دینا ۔

Revenge : (v) [Fr. 'Revenger'.] (۱) بدلہ لینا ؛ انتقام لینا۔ (۲) جیسا کیا گیا ھے ویسا ہی بطور معاوضہ کرنا ؛ بدلہ لینا ؛ عوض لینا ؛ انتقام لینا ؛ بیر لینا ۔ (۳) کسی شخص کا انتقام لینا ؛ بدلے میں نقصان پہنچانا ۔

Revengeable : (a) قابل انتقام ؛ قابل عوض ؛ بدلہ کے لائق ؛ انتقام جُو ؛ کینہ جو ۔

Revengeful : (a) (۱) پُر از انتقام ؛ انتقام جو ؛ کینہ جو؛ انتقام جویانہ ۔ (۲) حمایت کا ؛ بریت کا ۔

Revengefully : (adv.) انتقام جویانہ ؛ انتقام کے طور پر ۔

Revengeless : (a) غیر انتقامی ؛ بغیر بدلے کا ۔

Revengement : (n) انتقام ؛ بدلہ ۔

Revengeness : (n) انتقام ؛ بدلہ ؛ انتقام جوئی ؛ جذبۂ انتقام ۔

Revenger : (n) انتقام لینے والا؛ بدلہ لینے والا؛ انتقام جوئی کرنے والا ۔

Revengingly : (adv.) انتقامی حالت میں ؛ جذبۂ انتقامی کے طور پر ۔

Revenue : (n) [OFr. 'Revenu'.] (۱) محاصل ؛ آمدنی ؛ مداخل ۔ (۲) سلطنت کی سالانہ آمدنی ؛ مالیہ ۔ (۳) محکمۂ مال ؛ (سیاسیات) محکمۂ مالگذاری ۔ (۴) نجی آمدنی کا ذریعہ ۔

Inland revenue : دیکھو Inland

Land revenue : (سیاسیات) مالگذاری ؛ مالیہ ۔

Police revenue : (سیاسیات) مالیۂ عامّہ ۔

Revenue account : (n) مالیاتی اکاؤنٹ ؛ مالیاتی کھاتہ ۔

Revenue accountant : (n) (سیاسیات) واصل باقی نویس ۔

Revenue act / -law : (a) قانون مالیہ ؛ مالیاتی ایکٹ ۔

Revenue court : (n) (قانون) عدالت مالیہ ۔

Revenue cutter : (n) اسمگلنگ روکنے کے لئے مسلح سرکاری جہاز ۔

Revenue expenditure : (n) مصارف مالیہ ۔

Revenue officer : (n) چنگی کا افسر ۔

Revenue side : (n) (سیاسیات) صیغۂ مال ۔

Revenue station : (n) (معاشیات) ناکۂ محصول ۔

Revenue stamp : (n) رسیدی ٹکٹ ۔

Revenue tax : (n) محصول جس کا مقصد صرف آمدنی ہو نہ کہ تجارت پر اثر ڈالنا ۔

Revenued : (a) محاصل شدہ ؛ آمدنی کا یا اس سے متعلق ۔

Revenuer : (n) دیکھو Revenue officer/ -cutter

Reverb : (v) [L. 'Reverberare'.] (۱) (آواز کا) گونجنا ؛ صدا پیدا کرنا ؛ آواز کا لوٹنا ؛ دوبارہ آواز پیدا کرنا یا ہونا ۔ (۲) (حرارت یا روشنی کا) منعکس کرنا یا ہونا ؛ لوٹانا یا لوٹنا ؛ باز گشت کرنا یا ہونا ۔ (۳) (جذبے کا) رد عمل ہونا ۔ (۴) (کسی سطح سے) چمکنا ؛ منعکس ہونا ۔ (۵) (شعلہ کا) اُبھرنا ؛ اُٹھنا ۔ (۶) دھکیلنا ؛ پسپا کرنا ؛ ہٹا دینا ۔

Reverberant : (a) [L. 'Reverberantem'.] (۱) گُمگ دار ؛ گونجنے والی ؛ صدا پیدا کرنے والی ؛ مرتعش ۔ (۲) (شیر کی دم) S کی طرح مڑی ہوئی ؛ طنین انداز ۔ (۳) عکسی ؛

Reverencer : (n) احترام کرنے والا : مُحتَرِم ۔

Reverend : (a) [L. 'Reverendus'.] (۱) (شخص) محترم : بزرگ : معظم : مقدس : متبرک ۔ (۲) با ادب : مؤدب : با احترام ۔ (۳) پادریوں کو مخاطب کرنے کی شکل ۔ (۴) کسی شخص کے نام کے سابقہ کے طور پر (اور جسے مخفف Rev. کہا جاتا ہے)۔

Reverend : (n) (۱) پادری : قسیس : دین نصاریٰ کا عالم : نیز اسقف ۔ (۲) (چیز ، جگہ) متبرک : مقدس ۔ (۳) پادریوں کی خصوصیت ۔

Most Reverend : اسقف اعظم : بشپ کا خطاب ۔

Rev. : معمولی پادری کا خطاب ۔

Right reverend : اسقف کا خطاب ۔

Very reverend : ڈین (قسیس) کا خطاب ۔

Reverendly : (adv.) ادب سے : احتراماً : مؤدبانہ ۔

Reverent : (a) [OFr. 'Reverent'.] (۱) دیکھو Reverend (a) ۔ (۲) مؤدب : با احترام : مؤدبانہ : بزرگوں کا ادب کرنے والا : با ادب ۔

Reverential : (a) [L. 'Reverentia'.] تعظیمی : با ادب : احترام کا یا اُس سے متعلق ۔

Reverentially : (adv.) ادب کے ساتھ : احترام کے ساتھ : احتراماً ۔

Reverentialness : (n) احترام : ادب : تعظیم ۔

Reverently : (adv.) دیکھو Reverendly

Reverer : (n) احترام کرنے والا : عزت کرنے والا ۔

Reverie : (n) [OFr. 'Reverie'.] (۱) (نفسیات) محویت : خیالات میں غرق ہونے کی حالت ۔ (۲) (نفسیات) اُدھیڑبن : خیالی پلاؤ : شیخ چلّی کا منصوبہ : بیداری کا خواب۔ (۳) (موسیقی) آلاتی موسیقی جس سے محویت کی فضا پیدا ہو جائے ۔

Revers : (n) [Fr.] الٹا : کوٹ وغیرہ کا الٹا رخ جدھر استر ہوتا ہے : الٹا (کپڑے کا) ۔

Reverseal : (n) (۱) (قانون) استرداد : نقض (قضیہ) : عدولی : برگشت ۔ (۲) کایا پلٹ : واژ گونی : معکوس سازی ۔

منعکس ہونے والا : رد عمل کرنے والا ۔

Reverberate : (a) [L. 'Reverberatus'.] منعکس شدہ : گونجی ہوئی (آواز) ۔

Reverberate : (v) [L. 'Reverberare'.] دیکھو Reverb

Reverberating furnace / -kiln : (n) لپٹ بھٹّی : منعکس بھٹّی : بھٹّی جو اس لئے بنائی گئی ہو کہ اس شے پر حرارت لوٹائی جائے جس پر لوٹانی مقصود ہو ۔

Reverberation : (n) [Late L. 'Reverberationem'.] (۱) عکسیّت : پلٹاؤ : باز گشت : گونج : انعکاس صوت : صدائے باز گشت ۔ (۲) (طبیعیات) انعکاس : انعکاسی حرارت یا روشنی : انعکاس رنگ ۔ (۳) رد عمل ۔ (۴) پلٹ بھٹّی کی آنچ ۔

Reverberative : (a) دیکھو Reverberant

Reverberator : (n) (۱) آلۂ انعکاس : عکسی لیمپ : نُور افگن ۔ (۲) لپٹ بھٹّی ۔

Reverberatory : (n) پلٹ بھٹی کی آنچ : آنچ پلٹ بھٹی ۔

Reverberatory : (a) (۱) گونجنے والا : منعکس ہونے والا ۔ (۲) لپکنے والا (بھٹّی میں) ۔ (۳) (حرارت) عکس سے پیدا کیا ہوا: منعکس شدہ ۔ (۴) آنچ پلٹ بھٹی کا یا اس سے متعلق ۔

Reverberatory furnace : (n) دیکھو Reverberatory

Revere : (v) [L. 'Revereri'.] عزت و احترام کرنا: ادب کرنا : تعظیم کرنا : تکریم کرنا ۔

Reverence : (n) [L. 'Reverentia'.] (۱) تعظیم : تکریم : ادب : بزرگی: عظمت : حرمت : احترام ۔ (۲) آداب : رسم تعظیم : کورنش ۔ (۳) اظہار اطاعت : اظہار وفاداری : رسم بندگی ۔ (۴) محترم : عزت مآب : جناب : حضور۔

His reverence : محترم : عزت مآب (پادریوں کے لقب کے طور پر) ۔

To do reverence to : کسی کا احترام کرنا : تکریم و تحریم کرنا : تعظیم کرنا۔

Your reverence : محترم : جناب عالی : عزت مآب : وہ الفاظ جن سے پادریوں کو مخاطب کرتے ہیں ۔

Reverence : (v) احترام کرنا : تعظیم کرنا : ادب کرنا : عزت کرنا ۔

Reverse : (n) [OFr. 'Revers-, Revertere'.] (۱) الٹا : ضد : نقیض : مقلوب : عکس ۔ (۲) سکّے کی پشت یا دوسرا رخ ۔ (۳) کتاب کا صفحہ جو بائیں ہاتھ کی طرف ہو : بایاں صفحہ ۔ (۴) الٹا رخ ۔ (۵) مصیبت : شکست : ہزیمت ۔ (۶) پہاڑ کی پشت : پہاڑ کا پچھلا حصہ ۔ (۷) موٹر کار (پیچھے کی جانب چلاتے ہوئے) ۔ (۸) (رقص میں) پیچھے کی جانب رقص کرنے کا عمل ۔ (۹) (فوج) فوج یا بیڑے کا عقب : دنبالہ ۔ (۱۰) (سیاسیات) انقلاب (تعمیرات) داسہ : شکلہ (معاشیات) اِدبار ۔

On the reverse : (موٹر کار) پیچھے یا الٹا چلاتے ہوئے ۔

Reverse : (a) [L.'Reversus'.] (۱) الٹا : برعکس : اوندھا : مقلوب : معکوس : پشت کی طرف کا : پیچھے کا : عقبی ۔ (۲) عقبی (فوج) : پیچھے کی (فوج) ۔

Reverse : (adv.) دیکھو Retrograde

Reverse : (v) [Fr. 'Reverser'.] (۱) الٹنا : پلٹنا : اوندھا کرنا : اندر کے رخ کو باہر کرنا : کایا پلٹ کر دینا : معاملہ برعکس کر دینا ۔ (۲) منسوخ کر دینا : کالعدم کرنا : رد کرنا : تنسیخ کرنا : مسترد کرنا ۔ (۳) (خصوصاً w. tz رقص میں) رقص کا رخ مخالف سمت میں بدل دینا ۔ (۴) (اوزار ، ہتھیار کو) مخالف سمت میں پکڑنا یا لے جانا ۔ (۵) مٹانا : تباہ کرنا : بگاڑنا : برباد کرنا (کام) ۔ (۶) جگہ بدلنا : ادل بدل کرنا : ترتیب بدلنا : تبدیلِ محل کرنا ۔ (۷) تبدیل کرنا : مکمل طور پر بدلنا : کسی دوسری شکل میں بدلنا : مخالف حالت میں بدلنا : بدل دینا (فیصلہ وغیرہ کو) ۔ (۸) مخالف سمت میں بدلنا ۔ (۹) تاش کے کھیل میں الٹا بول بولنا ۔

To reverse the charge(s) : جس کو فون کیا جائے اُس سے قیمت وصول کرنا (فون کا خرچ) ۔

Reverse arms : (n) بندوقیں اس طرح پکڑنا کہ کندے اوپر رہیں ۔

Reverse battery/-file : (n) عقبی گولہ باری ۔

Reverse circulation : (n) الٹا بہاؤ ۔

Reverse current : (n) الٹی لہر ۔

Reverse of a proposition : (n) (ہندسہ) عکسِ قضیہ ۔

Reversed : (a) مقلوب : معکوس : پیچھے مُڑا ہوا ۔

Reversed image : (n) (بصریات) مقلوب شبیہ : اُلٹی شبیہ ۔

Reversedly : (adv.) اس کے برعکس : الٹے طور پر : برعکس طور پر ۔

Reversely : (adv.) دیکھو Retrograde

Reversi : (n) [Fr.] ڈرافٹ کی قسم کا ایک کھیل جس میں ۳۲ گوٹیں ہوتی ہیں جن کا رنگ دونوں رُخ پر مختلف ہوتا ہے ۔

Reversibility : (n) رجعت پذیری : الٹا جا سکنا : رخ بدلا جا سکنا : قابل منسوخی ہونا ۔

Reversible : (a) قابل منسوخی : الٹنے والا : رخ بدلنے والا : الٹنے کے لائق : مقلوبی : (انجینئرنگ) رجعت پذیر ۔

Reversible : (n) کپڑا جس کے دونوں طرف یکساں رخ ہوں : مقلوبی کپڑا ۔

Reversible lock : (n) معکوسی تالا ۔

Reversible perspective : (n) (نفسیات ، بصریات) متبادل تناظر ۔

Reversible reaction : (n) (کیمیا) دوطرفہ تعامُل ۔

Reversibleness : (n) دیکھو Reversibility

Reversibly : (adv.) رخ بدلتے ہوئے : معکوساً ۔

Reversing : (a) مقلّب : عاکس : الٹاؤ ۔

Reversing gear : (n) (میکانیات) مقلّب گیرہ ۔

Reversing layer : (n) (نجومی) طبقۂ منقّلبہ ۔

Reversing machine : (n) (میکانیات) مقلب کل ۔

Reversing motion : (n) مقلب الحرکت ۔

Reversing stratum : (n) دیکھو Reversing layer

Reversing switch : (n) (الکٹرک) مقلب سوئچ : رو بدل سوئچ ۔

Reversing thermometer : (n) گہرے پانی کی حرارت ناپنے کا تھرما میٹر : مقلب تھرما میٹر ۔

Reversing valve : (n) (انجینئرنگ) مقلب والو ۔

Reversion : (n) [L.'Reversionem'.] (۱) (قانون) جائداد کے حق ملکیت کی ایک معینہ میعاد (خصوصاً موہوب کی وفات کے بعد یا واہب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرنا) ؛

حقیقت ما بعد : عود : باز گشت ۔ (۲) ایسی جائداد کا حق وراثت ۔ (۳) ایسی جائداد ۔ (۴) (قانون) باز گشت جائداد ۔ (۵) (حیاتیات) رجعه : رجعه بسلف : سابق کی طرف لوٹنے کا عمل ۔ (۶)(قانون) جائداد کا وہ حصہ جو فیصلہ ہونے کے بعد وارث کو واپس کر دیا جائے۔ (۷) (اسکاٹستانی قانون) وراثت کے واپس لینے کا حق ۔ (۸) مخصوص حالت کی طرف لوٹنے کا عمل ۔ (۹) اجداد کی صفت کا عود کرنا : پرکھوں کی صفت کی بازگشت ۔ (۱۰) عودی سالیانہ ۔ (۱۱) (ریاضیات) عودی سلسلہ۔

In reversion : (۱) موہوب الیه کی موت کی شرط پر ۔ (۲) وقف شدہ شے کو شخص کے قبضے میں آنے کی صورت میں ۔

Reversionable : (a) قابل بازگشت : عود کے لائق : باز گشت کے لائق (جائداد) ۔

Reversional : (a) عودی : مابعد کا ۔

Reversionally : (adv.) حقیقت ما بعد کے ذریعے : عود کرتے ہوئے ۔

Reversionary : (a) (۱) عودی : ما بعد کا : باز گشت کی طرح کا ۔ (۲) (حیاتیات) رجعه به سلف کا : اگلوں کی طرح کا ۔

Reversioner : (n) وارث باز گشت : وارث عودی : وارث ما بعد ۔

Reversionist : (n) (۱) دیکھو Reversioner ۔ (۲) وارث عودی کا حامی ۔

Reversis : (n) [Fr. var. of 'Reversi'.] (تاریخ) دیکھو Reversi

Revert : (n) [f. next] (۱) باز گشت کرنے والا ۔ (۲) (دینیات) باز گردندہ : وہ شخص جو دوبارہ اپنے اصلی مذہب کی طرف رجوع کرے ۔

Revert : (v) [L.'Revertere'.] (۱) حق ملکیت کی ایک معینہ میعاد یا موہوب له کی وفات کے بعد واہب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرنا ۔ (۲) پچھلی حالت کی طرف عود کرنا : پہلے کی طرح ہو جانا : سابقی حالت میں لوٹنا : سابقی شکل میں رجوع کرنا : رجوع کرنا : بار بار واقع ہونا ۔ (۳)دوبارہ وحشیانہ زندگی اختیار کرنا : وحشیانہ زندگی کی طرف عود کرنا۔ (۴) گفتگو میں یا خیال میں کسی موضوع کی طرف رجوع کرنا ۔ (۵) نظر پھیرنا : چلتے چلتے واپس ہونا ۔ (۶) (ریاضیات) مقدار کی قدر و قیمت کا تعین کرنا۔

To revert a series : (ریاضیات) مقدار کی قدر و قیمت کا اندازہ کرنا ۔

Reverted : (a) (۱) معکوس: اُلٹا : مقلوب: پیچھے کی طرف گھوما ہوا : بر گشتہ ۔ (۲) (آنکھ) نظر پھیرا ہوا : چلتے چلتے رجوع کیا ہوا : مرجوع :پھیرا ہوا ۔

Reverter : (n) (قانون) باز گشت (جائداد) ۔

Reverter : (n) (۱) وہ شخص جو دوبارہ اپنے اصلی مذہب کی طرف رجوع کرے ۔ (۲) باز گشت کرنے والا : رجوع کرنے والا ۔

Revertible : (a) عود پذیر : باز گشت (جائداد) : معاودت پذیر : قابل عود (جائداد)جس کا حق ملکیت ایک معینہ مدت یا موہوب له کی وفات کے بعد واہب یا اس کے ورثا کی طرف عود کرے ۔

Revertive : (a) رجوع کرنے والا : مراجعت پذیر : عود پذیر : لوٹنے والا ۔

Revest : (v) (۱) (شخص کو) دوبارہ منتقل کرنا (طاقت ، عہدہ ، ملکیت وغیرہ کا) : بحال کرنا : پھر عطا کرنا (عہدہ ، منصب وغیرہ) ۔ (۲) دوبارہ دینا : عطا کرنا (جائداد ، اختیارات وغیرہ) : (کوئی چیز) از سر نو عطا کرنا ۔ (۳) سرمایہ کا منتقل ہونا (کسی شخص میں) ۔

Revestment : (n) دوبارہ منتقلی : پھر بحالی ۔

Revestry/ Revestiary : (n) [OFr. 'Revertiaire'.] گرجے کا توشہ خانہ : اطاق دعا ۔

Revet : (v) [Fr. 'Revetir'.] دیوار یا فصیل کے سامنے پشتیبان تعمیر کرنا (خصوصاً قلعہ بندی میں) ۔

Revete : (v) دیکھو Revet

Revetment : (n) [Fr.'Revetement'.] (۱) (قلعہ بندی) پُشتہ : پشتیاں : سہارے کی دیوار ۔ (۲) (انجینیئرنگ) سنگ پُشتہ : پُشتہ دیوار ۔ (۳) (تعمیرات) پتھر کا سہارا یا پُشتہ: بند ۔

Revictual : (v) (اشیائی خوردنی کا) نیا ذخیرہ مہیا کرنا : نیا اسٹاک جمع کرنا۔

Revictualment : (n) نئے ذخیرے کی فراہمی : نیا اسٹاک ۔

Review : (n) [Fr. 'Revue'.] (۱) (قانون) نظر ثانی : مکرر تحقیقات : مکرر تنقیح ۔ (۲) (فوج) فوجی معائنہ : معائنۂ افواج : فوج یا جہاز کے بیڑے کا ریویو : جانچ : امتحان ۔ (۳)گزرے ہوئے واقعات کا تبصرہ ۔ (۴) تبصرہ : تنقید : انتقاد ۔ (۵) رسالہ : مجلّہ ۔ (۶) دوبارہ نظر : عام سروے: غورِ مکرر : زیر نظر : زیر غور ۔

Court of review : (قانون) عدالتِ اپیل ۔

In review / Under- : زیر نظر : زیر غور ۔

To march in review /-pass- : جانچا جانا ۔

Review : (v) [Fr. 'Revoir'.]: (۱) دوبارہ دیکھنا ۔ (۲) نظر ثانی کرنا : مکرر غور کرنا : دوبارہ تحقیقات یا تنقیح کرنا : دوبارہ جانچنا : از سر نو امتحان لینا ۔ (۳) معائنہ کرنا : نظر ڈالنا ۔ (۴) (فوج کا) معائنہ کرنا : عوض لینا ۔ (۵)(کتاب وغیرہ پر) تبصرہ کرنا : تنقیدکرنا ۔

Review order : (n) فوجی معائنہ کے وقت لباس وغیرہ اور دیگر انتظامات ۔

Reviewable : (a) قابل تنقیح مکرر : نظر ثانی کے قابل : قابل تبصرہ : لائق تنقید ۔

Reviewal : (n) تبصرہ : نظر ثانی : تنقیح مکرر ۔

Reviewer : (n) تبصرہ نگار : تنقید نگار : تبصرہ کرنے والا ۔

Reviewing authority : (n) (فوج) معائنہ کرنے والا افسر : معائنہ کرنے والا کمانڈر ۔

Reviewless : (a) بغیر تبصرہ کے : بغیر تنقید کے ۔

Revile : (v) [OFr. 'Reviler'.] (۱) برا بھلا کہنا : گالیاں دینا : سخت سست کہنا ۔ (۲) گالیاں بکنا : بد زبانی کرنا : لعن طعن کرنا ۔ (۳) سختی سے ملامت کرنا ۔

Revilement : (n) (۱) گالی گلوچ : برا بھلا کہنے کا عمل ۔ (۲) بد گوئی : بد کلامی ۔

Reviler : (n) بد گو : بد زبان : گالیاں دینے والا ۔

Reviling : (n) بد زبانی : گالیاں دینے کا عمل : بد کلامی ۔

Revilingly : (adv.) بد زبانی کرتے ہوئے ۔

Revisable : (a) نظرثانی کے قابل : لائق تنقیح : قابل اصلاح ۔

Revisal : (a) نظر ثانی : ملاحظہ ثانی : تنقیح مکرر ۔

Revise : (n) [f. the v. ] (۱) نظر ثانی : تجدید ثانی : تنقیح مکرر : ترمیم ۔ (۲) نظر ثانی کیا ہوا فرما ۔ (۳) (طباعت) تصحیح کے بعد چھپا ہوا پروف ۔

Revise : (v) [Fr. 'Reviser'.] (۱) نظر ثانی کرنا : تصیحح کرنا : دوبارہ جانچ کرنا : مکرر تنقیح کرنا : مکرر غور کرنا : ملاحظہ ثانی کرنا : اصلاح کرنا : ترمیم کرنا ۔

Revised : (a) (۱) ترمیم شدہ ۔ (۲) اصلاحی : درست کیا ہوا : ٹھیک کیا ہوا ۔ (۳) پُختہ ۔

Revised edition : (n) ترمیم شدہ ایڈیشن:حك و اضافہ کیا ہوا ایڈیشن ۔

Revised estimate : (n) (معاشیات) پُختہ موازنہ ۔

Reviser : (n) نظر ثانی کرنے والا: اصلاح کرنے والا : ترمیم کرنے والا : تنقیح کنندہ ۔

Revisible : ( a) دیکھو Revisable

Revision : (n) [late L. 'Revisionem.'] (۱) نظر ثانی : ترمیم : ملاحظۂ ثانی : تجدید نظر : تنقیح مکرر : دوبارہ جانچ ۔ (۲) اصلاح : اصلاح شدہ طباعت : ترمیم شدہ عبارت یا ترجمہ ۔ (۳) نگرانی ۔ (۴) شخص یا چیز کو دوبارہ دیکھنے کا عمل ۔

Revisionary/ Revisional : (a) نظر ثانی سے متعلق : تصحیح کا یا اس سے متعلق ۔

Revisionism : (n) نظر ثانی : اصلاح : ترمیم کی اسکیم یا پالیسی خصوصاً مارکسٹ (لینن) نظریہ کی اصلاح اور ترمیم نظریۂ اصلاح یا ترمیم : تحریك اصلاح (کمیونسٹ لینن نظریہ کا) ۔

Revisionist : (n) (۱) نظر ثانی کی حمایت کرنے والا : ترمیم کاحامی ۔ (۲) (جمع میں) بائبل کی نظر ثانی کرنے والا ۔ (۳)خصوصاً نظریۂ اصلاح کا حامی : تحریك اصلاح کا حامی ۔ (۴) دیکھو Reviser ۔

Revisionist : (a) نظریۂ اصلاح یا تحریك اصلاح کی حمایت کرنے والا ۔

Revisit : (v) (۱) دوبارہ ملنا : دوبارہ ملاقات کرنا : پھر زیارت کرنا یا سیر کو جانا ۔ (۲) دوبارہ دیکھنا: تجدید نظر کرنا : دوبارہ جانچ کرنا ۔

Revisit : (n) دوبارہ ملاقات : دوبارہ زیارت یا سیر ۔

Revisitant : (a) دوبارہ سیر کرنے والا : دوبارہ ملاقات کرنے والا ۔

Revisitation : (n) دوبارہ ملاقات : دوبارہ سیر ۔

Revisor : (n) دیکھو Reviser

Revive : (v) [L.'Revivere'.] (۱) ہوش میں لانا ؛ زندہ کرنا ؛ جلانا ؛ جان ڈالنا ؛ تقویت دینا ؛ قوت پہنچانا ؛ سنبھالنا ؛ مؤثر بنانا ؛ کار گر کرنا ۔ (۲) پھر سے رواج دینا ؛ تازہ کرنا ؛ احیاء کرنا ؛ تجدید کرنا ۔ (۳) بحالی ہونا ؛ ہوش میں آنا؛ پنپنا ؛ سنبھلنا ؛ قوت حاصل کرنا ؛ زندہ ہونا؛ جی اٹھنا ؛ جان پڑ جانا ؛ دوبارہ عمل کرنا ؛ از سر نو نیا کرنا ۔ (۴) پھر سے رواج پانا ؛ تازہ ہونا ؛ احیاء ہونا ؛ تجدید ہونا ۔ (۵) (کیمیا) (دھات خصوصاً پارے کو) اصلی حالت پر لانا ؛ اصلی شکل میں لانا ؛ دھات کی حالت میں بہانا ۔ (۶)( (قانون) دوبارہ باضابطہ ہونا ؛ از سر نو جائز ہونا ۔ (۷) واپس ہونا ؛ دوبارہ لوٹنا ۔ (۸) (قانون) دوبارہ حکم جاری کرنا؛ قانون وضع کرنا؛ پھر توثیق کرنا ۔ (۹) دوبارہ جاری کرنا یا ہونا (انتخاب وغیرہ کا) ۔ (۱۰) (خواہش کا) دوبارہ پیدا ہونا ؛ پھر اُبھرنا ۔ (۱۱) عمل میں لانا ؛ دوبارہ استعمال کرنا ؛ دوبارہ قائم کرنا یا ٹھیک کرنا ۔ (۱۲) پھر ادراک ہونا ؛ دوبارہ علم میں لانا ؛ از سر نو معلومات کرانا ۔ (۱۳) دوبارہ قدیم ڈرامے کا اسٹیج پر کھیلنا ۔ (۱۴) پھر ذہن میں لانا ؛ از سر نو یاد کرنا ؛ دوبارہ ذہن نشین کرنا ؛ پھر یاد کرنا ۔ (۱۵) کیمیاوی جز ملا کر (کپڑے کے اڑے ہوئے رنگ کو) تازہ کرنا ؛ نیا کرنا ۔ (۱۶) دوبارہ وضاحت کرنا ؛ صفائی کرنا ۔

Revived precept : (n) (دینیات) احیاء شدہ مسئلہ ۔

Reviver : (n) (۱) احیاء کرنے والا ؛ تجدید حیات کرنے والا ؛ زندہ کرنے والا ؛ ہوش میں لانے والا ۔ (۲) محرک ۔ (۳) (عامیانہ) مفرح مشروب ؛ شراب وغیرہ جس سے طبیعت چاق و چوبند ہو جائے ؛ تازگی بخش مشروب؛ کیف آور چیز ؛ منشی چیز ۔ (۴) وہ مرکب جس سے اُڑا ہوا رنگ تازہ ہو جائے ؛ جلا کرنے والا ۔

Revivification : (n) (۱)احیاء ؛ تجدید حیات ؛ تجدید رمق ۔ (۲)بحالی ؛ تقویت ؛ اُبھارنا یا اُبھرنا ۔ (۳) (تاریخ طبعی) بحالی بے حسی ؛ کاہلی کو ختم کرنے کا عمل ؛ تازگی؛ نیرو بخشی ۔ (۴) نئی روح پھونکنا ؛ نئی زندگی پانے کا عمل ۔ (۵)(کیمیا) پارے کو اصلی صورت پر لانے کا عمل ؛ پارے کا اصلی صورت پر آنے کا عمل ؛ (طب) قوت بخشی (کیمیا) باز عاملیت ؛ (دھات) تحویل دھات ۔

Revivify : (v) [Fr. 'Revivifier'.] (۱) دوبارہ جان ڈالنا ؛ نئی زندگی بخشنا ؛ بحالی کرنا ؛ تقویت دینا ؛ مکرر طاقت دینا ؛ اُبھارنا ؛ تازگی پیدا کرنا ؛ نئی روح پھونکنا ۔ (۲)(کیمیا) اصلی صورت پر لانا (دھات خصوصاً پارے کو) ؛ فلزاتی حالت میں لانا ۔

Reviving : (a) (۱) تقویت حاصل کرنے والا ؛ ہوش میں آنے والا ۔ (۲) نئی زندگی بخشنے والا ؛ نئی قوت دینے والا ۔

Revisory : (a) تصیحی ؛ اصلاحی ؛ اصلاح آمیز ؛ تجدیدی ؛ نظر ثانی کی صلاحیت رکھنے والا ؛ نظر ثانی ؛ ترمیم کی فطرت کا ؛ نظر ثانی سے متعلق ۔

Revitalisation / Revitalization : (n) دوبارہ جان ڈالنے کا عمل؛(طب) قوت بخشی ۔

Revitalize : (v) دوبارہ جان ڈالنا ؛ تازہ قوت بخشنا ؛ نئی زندگی بخشنا ۔

Revitalizer : (n) دوبارہ جان ڈالنے والا ؛ نئی زندگی عطا کرنے والا ۔

Revivability : (n) قابل احیا ہونے کی حالت ؛ تجدید ۔

Revivable :(a) قابل احیاء ؛ قابل تجدید ؛ تقویت جسمی یا روحی سے متعلق ۔

Revivably : (adv.) تجدیدی طور پر ؛ احیائی انداز سے ۔

Revival : (n) (۱) تجدید ؛ احیاء ؛ نیا جنم ؛ تازہ کرنا یا ہونا ؛ دوبارہ رواج دینا یا رواج پانا ۔ (۲) مذہبی جوش یا عقیدت کا احیاء ؛ احیائے مذہب کی تحریک ۔ (۳) ہوش میں لانے کا عمل؛ زندہ کرنے کا عمل ؛ جان ڈالنے کا عمل ۔ (۴)تقویت؛ بحالی ؛ ہوش آنے کا عمل ؛ از سر نو زندگی ۔ (۵)تجدید؛ تحدید ؛ تقویت جسمی یا روحی ؛ بیدارئ مذہبی ؛ تجدید اعتبار ؛ (دینیات) تجدد ؛ (نفسیات) اعادہ ۔ (۶)(قانون) تنقید ؛ تائید ۔ (۷) قدیم ڈرامے کا اسٹیج پر کھیلنے کا احیاء ؛ قدیم ادبی سرمایہ کی از سرنو طباعت ۔ (۸) (تعمیرات) انیسویں صدی کے وسط میں گوتھی طرز تعمیر کا احیاء ۔ (۹) (کیمیا) تازگی ؛ بحالی ؛ تحدید رمق ۔

Ideal revival : (نفسیات) اعادۂ مثالی ۔

Revival of architecture : (n) انیسویں صدی کے وسط میں گوتھی طرز کا احیاء ۔

Revival of learning /-letters / -literature : (n) نشاۃ الثانیہ ؛ دور احیاء العلوم ؛ نشاۃ الثانیہ میں احیائے علوم ۔

Revivalism : (n) (۱) احیائے مذہب کی تحریک ؛ احیائے مذہب کا اصول ؛ تحریک احیائے دین ؛ تجددیت ۔ (۲) تجدید حیات ؛ بیدارئ مذہبی ۔

Revivalist : (n) (۱)حامئ احیائے مذہب ؛ تحریک احیائے دین میں حصہ لینے والا ؛ ہوا خواہ بیدارئ مذہبی ۔ (۲) قدیم طریقے اور حالات کو نظر ثانی کرنے والا یا ترمیم کرنے والا ؛ (دینیات) مجدد ؛ معتقد تجدد ۔

Revivingly : (adv.) تقویت حاصل کرتے ہوئے : نئی زندگی کے ساتھ ۔

Reviviscence : (n) [L. 'Reviviscentia'.] (۱) زندہ سازی : دوبارہ زندگی : زندہ ہونے کا عمل : جان پڑنا : تجدید رمق ۔ (۲) قوت بخشی : قوت پانے کا عمل : بہ ہوش آوری : سنبھلنا : نیر و بخشی ۔ (۳) بحالی : تازگی ۔

Reviviscency : (n) دیکھو Reviviscence

Reviviscent : (a) [L. 'Reviviscent'.] دوبارہ زندہ ہونے والا : دوبارہ زندگی پانے والا : قوت حاصل کرنے والا : اپنی حالت پر بحالی ہونے والا : ہوش میں آنے والا ۔

Revivor : (n) ایک فریق کی وفات کے بعد مقدمہ کی کاروائی کو دوبارہ چھیڑنا ۔

Bill of revivor : ایک فریق کی وفات کے بعد تجدید مقدمہ کا بل ۔

Revocability : (n) قابل تنسیخی : فسخ پذیری : بر گشت پذیری ۔

Revocable : (a) [L. 'Revocabilis'.] فسخ پذیر : لائق تنسیخ : منسوخی کے قابل : بر گشتنی ۔

Revocableness : (n) دیکھو Revocability

Revocably : (adv.) فسخ پذیری کے ساتھ ۔

Revocation : (n) [L. 'Revocatio'.] (۱) لغو : تنسیخ : فسخ : منسوخی : استرداد : باطل سازی : بر گردانی : بر گشت : فسخ حکم : کالعدم ۔ (۲) (تاخیر سے) واپسی : واپس لینا یا لے جانا (گرانت) ۔

Revocatory : (a) [L. 'Revocatorius'.] ناسخ : فسخی : ابطالی : تنسیخی : استرداد کرنے والا : رد کرنے والا ۔

Revok(e)able : (a) دیکھو Revocable

Revoke : (n) [f. the v.] (۱) لغو : فسخ : تنسیخ : منسوخی ۔ (۲)(تاش میں) رنگ ہونے کے باوجود بد رنگی (کرنا) ۔

Revoke : (v) [L. 'Revocare'.] (۱) دوبارہ بلانا : پھر بلانا : یاد کرنا : واپس بلانا ۔ (۲) مٹا دینا : معدوم کرنا : منسوخ کرنا : اُٹھا دینا: تنسیخ کرنا : فسخ کرنا : مسترد کرنا یا رد کرنا: کالعدم کرنا ۔ (۳) (تاش میں) رنگ کا پتّہ ہونے کے باوجود نہ چلنا یا بھول جانا ۔ (۴) منسوخ کرنا ۔

Revoking : (a) (تاش) رنگ کا پتّا ہونے کے باوجود نہ چلنے والا ۔

Revokingly : (adv.) بطور منسوخی ۔

Revolt : (n) [Fr. 'Revolte'.] (۱) بغاوت : سرکشی : انحراف : رو گردانی : انقلاب : طغیان : شورش ۔ (۲) پارٹی سے پُر زور علاحدگی ۔ (۳) گِھن: کراہت : بیزاری :تنفر : نفرت۔

In revolt : انحراف سے : بغاوت کی حالت میں : سر کشی میں ۔

Revolt : (v) [Fr. 'Revolter'.] (۱) اطاعت سے رو گردانی کرنا : باغی ہونا : بغاوت کرنا : غدر مچانا : برگشتہ ہونا : منحرف ہونا : انحراف کرنا : شورش برپا کرنا ۔ (۲)طبیعت کو نفرت ہونا : تنفر پیدا ہونا : بیزار ہونا : (کسی چیز سے) نفرت کرنا ۔ (۳) کراہت کرنا : گِھن آنا : متلی ہونا : متلی پیدا کرنا : جی متلانا ۔

Revolt : (n) دیکھو Revolter

Revolter : (n) سر کش : باغی : متمرد : بغاوت کرنے والا : سرکشی کرنے والا ۔

Revolting : (a) (۱) بغاوت کنندہ : باغی : متمرد ۔ (۲) مکروہ : نفرت انگیز : تنفر آور : گِھناؤنا ۔

Revoltingly : (adv.) نفرت انگیز طریقے سے: مکروہ طریقے سے : بغاوت کرتے ہوئے ۔

Revoltress : (n) بغاوت کرنے والی : باغی عورت ۔

Revolubilis : (a) (حیاتیات) عود پذیر۔

Revolute : (v) (عامیانہ) انقلاب کرنا : انقلاب برپا کرنا : بغاوت کرنا: شورش کرنا ۔

Revolute : (a) [L. 'Revolutus'.] (نباتیات) لب برگشتہ : اُلٹ پیچھ : جس کے کنارے پیچھے کو مُڑے ہوں : پشت نورد ۔

Revolution : (n) [late L. 'Revolutionem'.] (۱) (علم النجوم) دوری حرکت : گریش سالانہ : گردش : چکّر : محوری گردش ۔ (۲) زمانۂ گردش : زمانۂ حرکت ۔ (۳) انقلاب : شدید تغیر : کایا پلٹ : شورش ۔ (۴) انقلاب سلطنت : سیاسی انقلاب ۔ (۵) (میکانیات) چکّر : دوریٔ گردش : کسی مرکز کے گرد چکّر ۔ (۶) دورہ : دوران ۔ (۷)(فرانسیسی تاریخ میں) شہنشاہیت کا خاتمہ اور جمہوری حکومت کا قیام : فرانسیسی انقلاب ۔ (۸)(امریکی تاریخ) ۱۷۷۵ ۔ ۸۱ کا انقلاب جس نے امریکا میں انگریزی حکومت کا خاتمہ کر دیا ۔

American revolution : ١٧٧۵ء کا انقلاب جس نے امریکا میں انگریزی حکومت کا خاتمہ کر دیا ۔

French revolution : ١٧٨٩ء کا فرانسیسی انقلاب جس میں شہنشاہیت کا خاتمہ ہوا اور جمہوری نظام کا قیام ہوا ؛ انقلاب فرانس ۔

The revolution : ١٦٨٨ء کا انقلاب جس میں خاندان اسٹوارٹ سلطنت سے بے دخل کر دیا گیا تھا ۔

Revolutionariness : (n) (١) انقلاب سے متعلق : انقلابی : باغی : تغیرات اساسی : شورش: شورش آمیز: بغاوت کرنے والا۔ (٢) انقلاب پسند : انقلاب انگیز : جس میں کایا پلٹ ہو جائے : شدید تغیرات سے پُر ۔

Revolutionary : (n) حامیِ انقلاب : محرک انقلاب : طرفدار انقلاب : انقلاب یا بغاوت میں حصہ لینے والا : حامیِ بغاوت ۔

Revolutionary convention : (n) (سیاسیات) انقلابی اجتماع ۔

Revolutionary socialism : (n) (سیاسیات) انقلابی اشتراکیت ۔

Revolutionary counter : (n) (میکانیات) دورات شمار ۔

Revolutioneering : (a) رہبریِ انقلاب ۔

Revolutioner : (n) حامیِ انقلاب : انقلاب پسند : (اب تاریخ میں) طرفدار انقلاب ۔

Revolutionism : (n) (سیاسیات) انقلاب پسندی : انقلابیت : اصول انقلابی ۔

Revolutionist : (n) دیکھو Revolutionary (n)

Revolutionizo : (v) (١) انقلاب برپا کر دینا : (ملک یا مملکت کو) انقلابی شکل میں تبدیل کر دینا : کایا پلٹ کر دینا ۔ (٢)انقلابی اصول یا نظریہ کا سرایت کر جانا ۔ (٣)بالکل بدل دینا : بنیادی طور پر (چیز کو) بدل دینا۔

Revolutionizer : (n) انقلاب برپا کرنے والا ۔

Revolvable : (a) قابل انقلاب : قابل گردش: دورانی : گردش ۔

Revolve : (n) [f. the n.] گردش : سیر : تغیر : انقلاب : تحوّل ۔

Revolve : (v) [L. 'Revolvere'.] (١) (کسی مسئلہ پر) غور کرنا : سوچنا : خیال کرنا : ذہن میں اتارنا : غور و فکر کرنا ۔ (٢) گردش کرنا : محور پر گردش کرنا : چکّر لگانا : طواف کرنا : دورہ کرنا ۔ (٣) گھمانا : گردش دینا : گھوم جانا : گھومنا : پھرنا :کسی مرکز کے چاروں طرف گردش کرنا یا گھومنا ۔

To revolve problem, fact, in the mind : کسی مسئلے یا بات پر غور کرنا ۔

Revolvency : (n) (١) میلان انقلاب : رجحان انقلاب ۔ (٢) گردش کی صلاحیت ۔

Revolver : (n) (١) ریوالور : کئی فائر کا پستول : گرداں طمنچہ : دوّراہ ۔ (٢) گردشی سطح ۔ (٣) گردش کرنے والا : انقلاب برپا کرنے والا ۔

Revolving : (a) (١) گردشی : رجعی : دورانی : گھومنے والا : گردش کرنے والا : گرداں ۔ (٢) (میکانیات) تحویل ۔

Revolving credit : (n) گردشی جمع (کھاتہ) ۔

Revolving door : (n) گردشی دروازہ : دورانی در : گرداں باب ۔

Revolving fund : (n) گردش فنڈ : تنخواہ گرداں ۔

Revolving shelf : (n) دُرلاب : گردشی شیلف ۔

Revolving storm : (n) دیکھو Cyclone

Revomit : (v) بار بار قے کرنا : دوبارہ متلی کرنا : پھر قے کرنا ۔

Revue : (n) [f.] ریویو : نقل : رنگا رنگ پروگرام : ایک تماشا جس میں غیر مسلسل منظر دکھاتے ہیں اور موجودہ واقعات کا مضحکہ ہوتا ہے ۔

Revuist : (n) ریویو کرنے والا : تنقیح کرنے والا : مصنف ۔

Revulsant : (n) (طب)رادع دوا : اہاڑ پیدا کرنے والی دوا ۔

Revulsion : (n) [L. 'Revulsio'.] (١) (طب) ایک عضو کے ازالۂ مرض کے لئے دوسرے عضو پر اثر ڈالنے کا عمل : اُہاڑ : رَدع : تحویل مرض : بدن کے ایک حصے سے دوسرے حصے کی طرف خون یا مرض کا انحراف ۔ (٢) کھینچنا یا کھنچ جانے کا عمل ۔ (٣) تغیر ناگہانی : احساس یا جذبات کا شدید فوری تغیر : مذاق ، حالت وغیرہ کا فوری تغیر : پلٹنا : انقلاب ۔

Revulsive : (a) (طب) رادع : اُہاڑ کا : اُہاڑ پیدا کرنے والی (دوا) ۔

Revulsive : (n) رادع دوا : اہاڑ پیدا کرنے والی دوا ۔

Reward : (n) [OFr. 'Reg(u)ard'.] (۱) انعام : صله : اجر : (معاشیات) محنتانہ ۔ (۲) بدلہ : جزا : عوض : سزا : پاداش : تاوان : تلافی : مکافات : پھل ۔ (۳) مجرم کا پتہ بتانے یا گم شدہ چیز تلاش کرنے کا انعام ، صلہ ۔

Reward : (v) (۱) انعام دینا : صلہ دینا : معاوضہ دینا : عوض دینا : اجر دینا ۔ (۲) جزا دینا : تاوان دینا : تلافی کرنا : سزا دینا : پاداش دینا : بدلہ دینا ۔

Rewardable : (a) قابل انعام : لائق صلہ : معاوضہ کے لائق ۔

Rewardableness : (n) قابل انعامی : صلہ : معاوضہ ۔

Rewardably : (adv.) قابل انعام کے طور پر ۔

Rewarded : (a) انعام یافتہ : صلہ یافتہ ۔

Rewardedly : (adv.) انعام یافتہ طور پر ۔

Rewarder : (n) انعام دینے والا : بدلہ دینے والا : پاداش دہندہ ۔

Rewardful : (a) منافع بخش : بار آور صلہ : مفید انعام ۔

Rewarding : (a) سود مند : بدلہ دینے والا ۔

Rewardless : (a) بے اجر : بے سزا : بے صلہ : بے انعام ۔

Rewarm : (v) دوبارہ گرم کرنا : گرمی پہنچانا ۔

Rewash : (v) از سر نو دھونا : پھر سے دھونا ۔

Rewin : (v) دوبارہ حاصل کرنا : پانا : دوبارہ قبضہ پانا ۔

Rewinding : (n) (سنیما) باز لپیٹ ۔

Reword : (v) دوسرے الفاظ میں بیان کرنا یا دُہرانا : دوبارہ کہنا : اُسی الفاظ میں دُہرانا ۔

Rewrite : (v) (۱)جواب میں لکھنا : تحریر میں جواب دینا ۔ (۲)دوبارہ لکھنا : نقل کرنا : (کتاب وغیرہ) دوبارہ مرتب کرنا ۔ (۳)نظر ثانی کرنا : حک و اصلاح کرنا ۔

Rewrite : (n) عبارت ، تحریر ، مضمون ، اخباری کہانی (جو دوبارہ ترتیب دی گئی ہو) ۔

Rewriteman : (n) خبر نویس جو دوبارہ یا نظر ثانی کر کے لکھنے میں میں ماہر ہو ۔

Rewriter : (n) دیکھو Rewrite man

Rex : (n) [L.] (سیاسیات) پادشاہ وقت : فرماں روا ۔

Rexine : (n) ریکسن : ایک قسم کا بناوٹی چمڑا ۔

Reynard : (a) [OFr. 'Renart'.] بی لومڑی : شہ روباہ : لومڑی ۔

Reyouth : (v) (اپنے آپ کو) دوبارہ نوجوان بنانا : پھر نوجوان بننا (اپنے آپ کا) ۔

Rezai / Resai : (n) [Pers. 'Razai'.] رضائی : پتلا اور کم روئی بھرا لحاف ۔

Rh : لاطینی ایک صوتی دو حرفی مصمتہ : انگریزی میں 'R' کے برابر ھے ۔

Rha : (n) (نباتیات) ریوند ۔

Rhabarbarate : (n) [med. L. 'Rhabarbarum'.] رابار بیرک ایسڈ کا نمک : ریوند کا نمک ۔

Rhabarbaric : (a) [med. L. 'Rhabarbarum'.] (کیمیا) دیکھو Chrysophanic

Rhabarbarin : (n) (کیمیا) ریوند کا تیزاب ۔

Rhabarbarum : (n) [med. L.] (نباتیات) ریوند : ریشۂ ریواس ۔

Rhabdite : (n) [Gr. 'Rabdos'.] (۱) (حیوانیات) عضایہ خلیہ ۔ (۲) (تشریح) کیڑے کے انڈے کی نالی بنانے والے تین اعضاء میں سے کوئی ایک ۔ (۳) (کان کنی) لوھے اور نکل کا فاسفائڈ ۔

Rhabdo : (n) [Gr. 'Rabdos'.] جزو ترکیبی (یونانی لفظ) بمعنی چھڑی ، عصا ۔

Rhabdocarpous : (n) (نباتیات) عَصایہ ثمرہ ۔

Rhabdocoel(e) : (a) [Gr. 'Rodos'.] (حیوانیات) مجوّف عُصیّاتی (حشرات) ۔

Rhabdocoel(e) : (n) مجوّف عُصیّاتی حشرات ۔

Rhabdocoelian/ -coelous : (n) دیکھو Rhabdolith

Rhabdoid : (a) [mod. L. 'Rhabdoides'.] (۱) (حیوانیات) عصا نما : چھڑی نما ۔ (۲) (تشریح) سہمی ۔

Rhabdoid : (n) عصا نما جسم : (حیوانیات) جسم عصایائی ۔

Rhabdoidal : (a) (تشریح) سہمی ۔

Rhabdolith : (n) (حیوانیات) کلسی عَصایہ ۔

Rhabdology / -Rabdo- : (n) [mod. L. 'R(h)abdologia'.] (ریاضیات) عصایائی شماریت : (تاریخ) Napier's bones کے ذریعہ اعداد و شمار یکجا کرنے کا فن ۔

Rhabdom / -ome : (n) [late Gr. 'rabdoma'.] (تشریح) عصایائی ساخت : محور شبیکّیہ : ریبڈوم ۔

Rhabdomancer : (n) عصائی تفاؤل نکالنے والا : طلسمی عصا سے فال نکالنے والا ۔

Rhabdomancy/ Rabdomancy : [late L. 'Rhabdomanlia'.] (۱) عصائی تفاؤل : تفاؤل بالعصا : چھڑی کی فال : چوب و عصا کے ذریعہ پیشن گوئی : جادو کی چھڑی کے ذریعہ معلوم کرنا کہ فلاں زمین کے نیچے پانی یا دھات ہے ۔ (۲) طلسم عصا : عمل طلسمی ڈنڈی ۔

Rhabdomere : (n) (حیوانیات) عضایہ پارہ ۔

Rhabdomyoma : (n) (طب) ریشہ دار دُمّل ۔

Rhabdophora : (n) (ارضیات) عصایہ برداران ۔

Rhabdosphere : (n) (ارضیات) عصایہ کُرہ ۔

Rhabdus : (n) [L.] (حیوانیات) راست سوزن اسفنج : عصایہ سوزن ۔

Rhachi (o)- : دیکھو Rachi

Rhachiomyelitis : (n) ورم نُخاع ۔

Rhachiotomy : (n) (جراحی) نُخاع شگافی ۔

Rhacitis : (n) (طب) کُساح : حَدَبہ : کبڑاپن ۔

Rhdamanthine : (a) عالم اسفل کے جج کے متعلق : بے لوث اور سخت گیرانہ ۔

Rhadamanthus : (n) [Gr. 'Radamanthos'.] (۱) یونانی (دیومالا) عالم اسفل کا جج : بے لوث اور سخت گیر جج (یونانی دیومالا میں عالم اسفل کے ایک جج کا نام ۔ (۲) (قانون) سخت گیر جج ۔

Rhaetian / Rhe- : (a & n) (۱) دیکھو Rhaeto-Rohanic ۔ (۲) کوہ آلپس کے اُس حصے کانام جو Engadine میں واقع ہو ۔

Rhaetic/ Rhe- : (a) [L. 'Rhaeticus'.] (ارضیات) زمین کے اس طبقے سے متعلق جو Lias اور Trias کے درمیان واقع ہیں ۔

Rhaetic : (n) (ارضیات) زمین کے وہ طبقے جو Lias اور Trias کے درمیان واقع ہیں ۔

Rhaetizite/ Rhe- : (n) [G. 'Rhatizit'.] (معدنیات) سیانائٹ کی ایک سفید قسم ۔

Rhaeto-Romance : (n) جنوبی مشرقی سوئٹزرلینڈ اور ٹرول کی رومانی بولیوں میں سے کوئی ایک بولی ۔

Rhaeto-Romanic/ Rhe- : (a) [f. L. 'Rhoetus'.] (لسانیات) جنوبی مشرقی سوئستان اور ٹرول کی رومانی بولیوں کے متعلق استعمال ہوتا ہے ۔

Rhaeto-Romanic : (n) (لسانیات) جنوبی مشرقی سوئٹزرلینڈ اور ٹرول کی رومانی بولیوں میں سے کوئی بولی ۔

Rhagades : (n) (طب) بُوائی : بوائی پھٹنا : چمڑے کی درز : جلد کی پھٹن (خصوصاً منہ یا مقعد کے پاس) ۔

Rhagadiose : (n) (نباتیات) شگاف دار ۔

Rhagodia : (n) (نباتیات) جنس انگوروش ۔

Rhagon : (n) انگوری اسفنج ۔

Rhamn : (n) [late L. 'Rhamnus'.] خولان : سنجد تلخ : عتاب : دیکھو Buckthorn ۔

Rhamnaceae : (n) [L. ] (نباتیات) رسوتیہ : خولانیہ : عنّابیّہ ۔

Rhamnose : (a) شبیہ عنات یا سنجد تلخ ۔

Rhamnus : (n) [late L.] (نباتیات) جنس خولان : عناب : جنس رَسوت ۔

Rhamph- / Rhampho- : سابقہ بمعنی منقار ، چونچ : کج منقار والا ۔

Rhamphastos : (n) (حیوانیات) جنس ٹوکانہ : ٹوکانہ ۔

Rhamphodon : (n) (حیوانیات) آری منقار ۔

Rhamphoid : (a) (حیوانیات) منقار نما : قلاّبی ۔

Rhamphomicron : (a) (حیوانیات) صغیرالمنقار : چھوٹی چونچ والی (چڑیا) .

Rhamphorhynchus : (n) قُلّاب منقاری سوسمار .

Rhamphos : (n) (حیوانیات) قلّابی منقار : ہك چونچ .

Rhamphotheca : (n) (حیوانیات) صُرّہ منقار .

Rhaphe : (n) (۱)(حیوانیات) اِتّصال سیون . (۲) (نباتیات) سیون .

Rhapontic : (n) [mod. L. 'Rhaponticum'.] (نباتیات) ریوند : ریواس .

Rhaponticin : (n) (کیمیا) کرسٹلائن گلوکوز ($C_2 H_{24} O_9$) جو ریوند میں پایا جاتا ھے .

Rhapsode : (n) [Gr. 'Rhaphodos'.] قدیم یونانی بھاٹ یا کتھا سنانے والا : رزمیہ نظم والا : رجز خواں .

Rhapsodic : (a) [Gr. 'Rhapsodikos'.] رزمیہ : رجزیہ : پر جوش : جوش بھری (نظم) .

Rhapsodical : (a) (۱) بے قاعدہ اور پُر جوش : جوش بھری : رزمی : شور انگیز : حماسی . (۲) رزمیہ کا یا اس سے متعلق .

Rhapsodist : (n) (۱) (قدیم یونانی) رزمیہ نگار : رجز گو : رجز خواں: حماسہ سرا . (۲) نظم خواں . (۳) وہ شاعر جو رزمیہ زبان استعمال کرتا ھے : رزمی اشعار پڑھنے والا .

Rhapsodize : (v) (۱) رزمیہ نظم یا رجز پڑھنا : رزمیہ نظم کی طرح جوش و خروش سے پڑھنا . (۲) رجز کے انداز میں گفتگو کرنا : نہایت جوش و خروش سے گفتگو کرنا . (۳) رزمیہ نظم لکھنا :رجز لکھنا : حماسہ سرائی کرنا.

Rhapsody : (n) [L. 'Rhapsodia'.] (۱) (قدیم یونانی) رزمیہ نظم یا اُس کا حصہ جو ایك بار پڑھا جاسکے رجز : حماسہ . (۲) نہایت پُر جوش تقریر ، نظم یا عبارت : بے ٹھکانے تقریر، تحریر وغیرہ : بے قاعدہ پُر جوش تقریر ، تحریر، خط وغیرہ : بے ربط تحریر: بے ربط نظم . (۳) موسیقی کی بے قاعدہ جوش بھری چیز : نامربوط موسیقی : بے ربط موسیقی .

Rhapsody : (v) رزمیہ نظم پڑھنا یا لکھنا : رجز پڑھنا : حماسہ سرائی کرنا .

Rhatany/ Ra (t) any/ Ratanhy : (n) [mod. L. 'Rhatania'.] (۱)(نباتیات) رتنا : جنوبی امریکا کا ایك جھاڑی دار پودا . (۲) رتنا کی جڑ کا ست .

Rhea : (n) [mod. L. ] (۱) جنوبی امریکا کا شترمرغ : ریا جس کی ٹانگ میں تین تین انگلیاں ھوتی ہیں .

Rhea/ Rheea : (n) (نباتیات) چینی بچھرا : ایك قسم کا درخت .

Rhea : (n) (علم النجوم) رِی : قمرِ زحل .

Rheic : (a) (کیمیا) ریوند کا تیزاب .

Rheic acid : (n) دیکھو Rheic

Rhein : (n) (کیمیا) ریوند کا تیزاب ($C_{15} H_8 O_6$) .

Rhemish : (a) [f. 'Rhemes'.] شہر ریمس کا : ریمی .

Rhemish Bible/-testament /-version /- translation : (n) وہ انجیل جس کا ترجمہ ریمس کے انگریزی حلقے کے کیتھولك عیسائیوں نے ۱۵۸۲ء میں کیا .

Rhemist : (n) انجیل کا ریمی ترجمہ نگار .

Rhenish : (a) [OFr.'Rinois'.] رائینی : دریائے رائن یا علاقہ رائن سے متعلق .

Rhenish : (n) علاقہ رائن کی شراب .

Rhenish wine : (n) رائنی شراب .

Rhenium : (n) [mod. L.] (کیمیا) رینیم (عنصر ، دھات) .

Rheo- : [Gr. 'Rheos'.] جزو ترکیبی (سابقہ) بمعنی برقی رَو : آبی رَو : سیل جاری .

Rheochord / -cord : (n) (الیکٹرك) مقوّم تار .

Rheograph : (n) (الیکٹرك) رَو پیما : برقی رو یا آبی رو کے ناپنے کا ایك آلہ .

Rheological / Rheologic : (a) سیّالتیات سے متعلق : علم سیّالیت مادّہ کا .

Rheologically : (adv.) سیّالتیات کے طور پر .

Rheologist : (n) ماہر سیالتیات : سیالیت مادہ کا جاننے والا .

Rheology : (n) (طبیعیات) سیّالتیات : علم سیالیت مادہ : شکل مادہ

کے تغیر اور جریان کا علم ۔

Rheometer : (n) (۱) (الیکٹرک) رو پیما : وہ آلہ جس سے برقی رَو یا دوسری رَو ناپی جاتی ھے ۔ (۲) (ساعت) سیل پیما : رو پیما ۔ (۳) (طب) دوران خون پیما ۔

Rheometric : (a) رَو پیما سے متعلق : برقی رَو کی پیمائش سے متعلق ۔

Rheometry : (n) رَو پیمائی : برقی رَو کی پیمائش کا علم ۔

Rheomotor : (n) برقی رَو پیدا کرنے والا آلہ ۔

Rheophore : (n) (۱) وولٹك سیل کے تار کو جوڑنے والا : امپیر (Ampere) کا ایك نام : برقی رو کی ایك اکائی کا نام ۔ (۲) وولٹك بیٹری کا ایك پول (Pole) : برقی مورچہ ۔

Rheophoric : (a) برقی رَو کی ایك اکائی سے متعلق : برقی مورچے کا یا اس سے متعلق ۔

Rheoscope : (n) (الیکٹرک) رو نما ۔

Rheoscopic : (a) رو نما سے متعلق : مینڈك کے اعصاب میں برقی رو کے تغیر کو جانچنے کے لئے مستعمل یا اس سے متعلق ۔

Rheoscopic frog : (n) رو نما مینڈك ۔

Rheoscopic muscle : (n) رو نما مینڈك کے اعصاب ۔

Rheostat : (n) (الیکٹرک) مقوِم : رو قرار : متغیر برقی مزاحمت : آلہ جس سے برقی رو کی قوت یکساں رکھی جاتی ھے ۔

Rheostatic : (a) رو قرار سے متعلق ۔

Rheostriction : (n) (الیکٹرک) روی انقباض ۔

Rheotaxis :(n) (حیاتیات) سیلابی ترتیب : سیلاب رُخی ۔

Rheotome : (n) رو روك : رو قاطع : رو توڑ : تماس توڑ ۔

Rheotrope : (n) مقلّب رو : رَو بدل ۔

Rheotropic : (a) مقلّب رو سے متعلق ۔

Rheotropism : (n) (حیاتیات) سیلاب رُخی : رو رُخی ۔

Rhesis : (n) [Gr. 'Rhesis'.] مرتب تقریر یا مکالمہ : گفتگو ۔

Rhesus : (n) [mod.L. arbitrary use of L.'Rhesus'.] (۱) (حیوانیات) بندر : رِیسَس : بوزنۂ ہند ۔ (۲) جنسِ حشرات ۔

بوزنۂ ہندی : ہندوستانی بندر ۔ Macacus rhesus :

Rhesus : (n) خون کا عمل جو کبھی مثبت ہوتا ھے اور کبھی منفی (اگر مثبت ہوتا ھے تو Rh + اور اگر منفی ہوتا ھے تو Rh - لکھاجاتا ھے ۔

Rhesus baby : (n) (طب) خون کی خرابی کا مریض بچہ ۔

Rhesus factor : (n) (طب و عضویات) بندری جُز : تریاق زا عنصر ۔

Rhesus negative : (n) بندری منفی (خون میں پایا جاتا ھے) : خون کا منفی عمل ۔

Rhesus positive : (n) (طب و عضویات) بندری مُثبت (خون میں پایا جاتا ھے) : خون کا مثبت عمل ۔

Rhetor : (n) [Gr. 'Rhetor'.] (۱) علم بدیع کا استاد : فصاحت و بلاغت کا استاد : علم بیان و بدیع کا معلّم ۔ (۲) خطیب (خصوصاً پیشہ ور) : مقرّر : لسان آدمی ۔

Rhetoric : (n) [OFr. 'Rethorique'.] (۱) علم بدیع : علم بیان : معانی و بیان کا علم : فصاحت و بلاغت کا علم ۔ (۲) فن خطابت کا رسالہ ۔ (۳) فن خطابت ۔ (۴) خطیبانہ زبان یا طرزادا: لسّانی : مبالغہ آمیز تقریر یاتحریر ۔ (۵) (نظر یا فعل کا) مؤثر ہونا : تاثیر ۔

Rhetorical : (a) (۱) فصیح: بلیغ : فصاحت سے متعلق : بدیعی : معانی بیانی ۔ (۲) خطیبانہ : لسّانی کا : زور و شور کا : مبالغہ آمیز ۔ (۳) فن خطابت کا ۔ (۴) خطیب صفت : لسّان ۔

Rhetorical question : (n) خطیبانہ سوال (جس سے استفہام نہیں بلکہ تاکید مقصود ہو)۔

Rhetorically : (adv.) بلیغانہ : فصاحت کے طور پر : بدیعی انداز سے: خطیبانہ : خطابت کے انداز میں ۔

Rhetoricalness : (n) بدیع : فصاحت : بلاغت ۔

Rhetoricate : (v) بلیغانہ الفاظ استعمال کرنا : فصاحت آمیز الفاظ استعمال کرنا ۔

Rhetorician : (n) [OFr. 'Rethoricien '.] (۱) (خصوصاً قدیم روما اور یونان میں) علم بدیع کا استاد : فصاحت و بلاغت کا ماہر : علم بدیع کا علم : پیشہ ور خطیب یا مقرّر ۔ (۲) لفّاظ : سخن ور ۔ (۳) خطیبانہ انداز میں تقریرکرنے والا یا لکھنے والا : فن خطابت کا ماہر ۔

Rheum : (n) [OFr. 'Reume'.] (۱) (اب قدیم) رطوبت جو غشائی مخاطی سے خارج ہو : مثلاً آنسو ، لعاب دہن ، آنوں ۔ (۲) (طب) نزلہ : ریزش : مخاط ۔ (۳) (جمع) وجع مفاصل : جوڑوں کا درد ۔

Rheum : [Gr. 'Rheon'.] (نباتیات) جنس ریوند ۔

Rheumatic : (a) [late L. 'Rheumaticus'.] گٹھیا زدہ : وجع مفاصل سے متعلق ۔

Rheumatic : (n) (۱) مریض گٹھیا : وجع مفاصل کا مریض ۔ (۲) (جمع) وجع مفاصل : گٹھیا ۔

Rheumatic disease : (n) مرض گٹھیا : وجع مفاصل کی بیماری ۔

Rheumatic fever : (n) ایسا بخار جس میں جوڑوں میں ورم اور درد ہوتا ھے ۔

Rheumatical : (a) مریض گٹھیا سے متعلق : گٹھیا کی بیماری سے متعلق ۔

Rheumatically : (adv.) گٹھیا کی بیماری کی طرح ۔

Rheumaticky : (a) (روزمرہ) گٹھیا میں مبتلا ۔

Rheumatics : (n) وجع مفاصل ۔

Rheumatism : (n) [late L. 'Rheuma-smus'.] وجع مفاصل : گٹھیا : جوڑوں کا درد ۔

Acute (articular) rheumatism : Rheumatic Fever دیکھو

Chronic rheumatism : وجع مفاصل مزمن : پرانا گٹھیا ۔

Muscular rheumatism : Myalgia دیکھو

Rheumatism root : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Rheumatismal : (a) Rheumatic دیکھو

Rheumatismoid : (a) گٹھیا کی طرح : وجع مفاصل کی مانند ۔

Rheumatiz : (n) (بول چال اور عامیانہ) دیکھو Rheumatism

Rheumato- : جزو کلمہ بمعنی وجع مفاصل ۔

Rheumatoid : (a) (۱) (طب) گٹھیا نما : وجع مفاصل کا ۔ (۲) (طب) مریض گٹھیا ۔

Rheumatoid arthritis : (n) (طب) تحجّرالمفاصل : جوڑوں کا پتھرانا : پرانا گٹھیا کا مرض ۔

Rheumatoidal : (a) گٹھیا نما : گٹھیا جیسا : وجع مفاصل کے مشابہ ۔

Rheumatoidally : (adv.) وجع مفاصل کے طور پر : وجع مفاصل کے مشابہ کے طور پر ۔

Rheumatologist : (n) وجع مفاصل کا ماہر : گٹھیا کی بیماری کا ماہر ۔

Rheumatology : (n) گٹھیا کی بیماری کا علم : وجع مفاصل کی معلومات ۔

Rheumy : (a) (۱) مرطوب : نم : سرد (ہوا) ۔ (۲) جس میں رطوبت ہو : پُر رطوبت ۔ (۳) (طب) ریزشی : زکامی ۔

Rhexia : (n) [Gr. 'Rhexis'.] (۱) ایک قسم کا پودا ۔ (۲) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Rhexis/ Rhexes : (n) (طب) انشقاق : شکست عرق خون ۔

Rhin- / Rhino- : سابقہ بمعنی ناک ، انف ، بینی ۔

Rhinal : (a) [Gr. 'Rhin' + -al.] انفی : ناک کا : نتھنے کا : متعلق بہ بینی ۔

Rhinalgia : (n) (طب) درد ناک ۔

Rhinanthus : (n) (نباتیات) ناک پھول ۔

Rhinarian : (n) (حیوانیات) ناک درد ۔

Rhinarium : (n) (حیوانیات) ناک دان ۔

Rhinaster : (n) (حیوانیات) دو قرنی گینڈا ۔

Rhine : (n) [OE. 'Ryne'.] Reen دیکھو

Rhine : (n) [Orig. 'Rine hemp'. G. 'Reinhanf'.] روس کے اعلیٰ قسم کے سَن ۔

Rhine : (n) رائن : جرمنی کا مشہور دریا ۔

Rhine-wine : (n) رائن کے علاقے کی شراب ۔

Rhinegrave : (n) [MDU. 'Rijngrave'.] وہ کاؤنٹ (نواب) جس کی جاگیرداری رہائن کے اطراف میں ہو ۔

Rhineland : (n) رائن دریا کے ارد گرد کا ملک ۔

Rhinelander : (n) (۱) رائن کا باشندہ ۔ (۲) رائن ندی کے مغربی علاقہ کے جرمنی کا باشندہ ۔ (۳) رائن کی ایک بولی ۔

Rhinecephalon : (n) [Gr.] (تشریح) مرکزِ شامّہ ۔

Rhinestone : (n) (۱) ایک طرح کا چٹّانی بلور ۔ (۲) نقلی ہیرا ۔

Rhinion : (n) [L.] (تشریح) نُخزینہ ۔

Rhinitis : (n) (طب) ورمِ انف : ناک کی سوزش ۔

Chronic rhinitis : (طب) پرانا نزلہ

Rhino : (n) [Origin unkn.] (عامیانہ) روپیہ : روپیہ پیسہ ۔

Rhino : (n) (بول چال) Rhinoceros کا مخفف ۔

Rhino- : جزو ترکیبی ، یونانی لفظ بمعنی ناک ، انف ۔

Rhinoblenorrhea : (n) (طب) سیلانِ مخاط ناک : شدید زکام ۔

Rhinoceros : (n) [Gr. 'Rhinokeros'.] (۱) (حیوانیات) گرگدن : گینڈا ۔ (۲) قبضے میں نہ رہنے والا بڑا شخص ۔

Rhinoceros auk : (n) ایک چڑیا جس کی چونچ پر سینگ ہوتا ہے ۔

Rhinoceros beetle : (n) (حیوانیات) عُرىقطہ ۔

Rhinoceros bird : (n) ابو قرن : نسّاف ۔

Rhinocerotic : (a) گینڈے سے مشابہ : گینڈے جیسا ۔

Rhinocerotid : (n) دیکھو Rhinoceros

Rhinodynia : (n) (طب) ناک درد ۔

Rhinolith : (n) (طب) حَصاتِ انف : سنگ ناک : انفی پتھری ۔

Rhinologic/ -al : (a) انفی : ناک سے متعلق ۔

Rhinologist : (n) طبیب انف : طبیب ناک : ناک کا ڈاکٹر : ناک کی بیماری کا ماہر ۔

Rhinology : (n) (۱) (تشریح) انفیات : علم ناک ۔ (۲) علم امراض ناک : ناک کی بیماری کا علم ۔

Rhinopharyngeal : (a) (تشریح) انفی و حلقی : ناک اور حلق کا ۔

Rhinopharyngitis : (n) (طب) ورم ناک و گلو ۔

Rhinophonia : (n) (طب) انفی آواز : ناک سے بولنا ۔

Rhinophor (e) : (n) ناک بردار : عضو شامّہ ۔

Rhinophyma : (n) (طب) سَلعۂ انف : ناک کی رسولی ۔

Rhinoplastic : (a) (جراحی) ناک کی پلاسٹک سرجری سے متعلق : مصنوعی ناک لگانے سے متعلق ۔

Rhinoplasty : (n) ناک پیوندی : وہ عمل جرّاحی جس سے مصنوعی ناک لگائی جاتی ہے : ناک کی پلاسٹک سرجری ۔

Rhinorrhagia : (n) (طب) نکسیر شدید ۔

Rhinorrhea / Rhinorrhoea : (n) (طب) سیلانِ انف : ناک بہنا ۔

Rhinoscleroma : (n) (طب) صلابتِ ناک ۔

Rhinoscope : (n) (طب) ناک بین : ناک کی جوف جانچنے کا آلہ ۔

Rhinoscopic : (a) معائنۂ ناک سے متعلق : ناک بینی کا یا اس سے متعلق ۔

Rhinoscopy : (n) ناک بینی : معائنہ ناک : جوفِ انف کی جانچ ۔

Rhinotomy : (n) (جراحی) انف تراشی : تشریح ناک ۔

Rhipidate : (a) (حیوانیات) پنکھا نما ۔

Rhipidium : (n) (نباتیات) پنکھ : پنکھا نما پھولداری ۔

Rhiz- /Rhizo- : جزو ترکیبی بمعنی بیخ ، جڑ ۔

Rhiza / Rhiza / Rhizae : (n) [Gr. 'Rhiza'.] (۱) جڑ : بیخ : جڑ کا حصہ ۔ (۲) جڑ والا پودا ۔

Rhizanth : (n) [mod. L. 'Rhizantheae'.] (نباتیات) بیخ گل (پودا) : ایک پودا جس کے صرف جڑ اور پھول ہوتے ہیں ۔

Rhizanthous : (a) (نباتیات) بیخ گلہ ۔

Rhizic : (n) (ریاضیات) قیمت مساواتی : جذری ۔

Rhizidium : (a) (نباتیات) بیخنہ ۔

Rhizina : (n) (نباتیات) بیخ کاکی : بیخ موئی : بیخ تار ۔

Rhizina / Rhizine : (n) دیکھو Rhizoid (n)

Rhizinous : (a) جڑ نما ؛ جڑ جیسا ؛ بیخ مانند ۔

Rhizo- : جزو ترکیبی بمعنی جڑ ؛ بیخ ۔

Rhizobia : (n) (حیوانیات) بیخ حیاتہ ۔

Rhizocarp : (n) (نباتیات)آبی کرف؛ بیخ ثمر؛ سدا بہار؛ وہ پودا جس کا تنا سوکھ جاتا ھے مگر جڑیں رہتی ہیں ۔

Rhizocarpous / Rhizocarpic : (a) (نباتیات) بیخ ثمرہ ۔

Rhizocaul / Rhizocaulus : (n) (حیوانیات) بیخ ساق ۔

Rhizocephala : (n) (حیوانیات) بیخ سران ؛ ریشہ سران ۔

Rhizocephalan/ Rhizocephalon / Rhizocephalid : (n) ایک قسم کا بحری جانور ۔

Rhizocephalous : (a) (حیوانیات) ریشہ سرا ۔

Rhizocorm : (n) (نباتیات) بیخ جذع ۔

Rhizodont : (n) بیخی دندانہ ۔

Rhizogen : (n) (نباتیات) طفیلی بیخ ۔

Rhizogen : (a) (نباتیات) بیخ زا ۔

Rhizogenesis : (n) ترقیِ بیخ ؛ جڑ کا بڑھاؤ ۔

Rhizogenic/ Rhizogenetic : (a) (نباتیات) بیخ زا ؛ ریشہ زا ۔

Rhizogenous : (a) دیکھو Rhizogenic

Rhizogenum : (a) (نباتیات) بیخہ ۔

Rhizoid : (a) [Gr. 'Rhiza' + -oid'.] (نباتیات) جڑ مانند ؛ بیخ کی طرح کا ؛ بیخ نما ؛ بیخ آسا ۔

Rhizoid : (n) (نباتیات) بیخ تار ؛ بی مو ؛ موئے بیخ ۔

Rhizoma /Rhizome /Rhizomata : (n) [Gr. 'Rhizoma'.] (نباتیات) زمینی ساق ؛ جذر ؛ پودے کا تنا جو جڑ کی شکل کا ھو ۔

Rhizomania : (a) (نباتیات) کثیر بیخی ۔

Rhizomatic : (a) (نباتیات) جذری ؛ جڑ کی شکل کا ؛ جڑ کی شکل کے مانند (پودا) ۔

Rhizomatous : (a) جذر نما ؛ زمین ساق کی صفت کا یا طرح کا ۔

Rhizomorph : (n) (۱) سماروغ کے دھاگوں کا مجموعہ جو دیکھنے میں رسّے کی طرح بٹا ھو اور جڑ کی شکل میں نظر آتا ھے ۔ (۲) بیخ نما ۔

Rhizonychium : (n) (حیوانیات) بند چنگل ۔

Rhizophagous : (a) (حیوانیات) بیخ خور ۔

Rhizophilous : (a) (نباتیات) بیخ پسند ۔

Rhizophora : (n) [Gr. 'Rhiza' + 'phorous'.] (نباتیات) جنس کرنا؛ ھوا بیخی کرنا : منطقۂ حارہ کا درخت جس کی چھال چمڑا رنگنے اور دوا کے کام آتی ھے ۔

Rhizophore : (n) (حیوانیات) بیخ بردار ۔

Rhizophorous : (a) جڑ پیدا کرنے والا ؛ بیخ زا ۔

Rhizophyllous : (a) (نباتیات) بیخ برگی ۔

Rhizophysis : (n) (نباتیات) بیخ نامی ۔

Rhizophyte : (n) (نباتیات) بیخ پودا ۔

Rhizoplast : (n) (نباتیات) بیخ زینہ ؛ بیخ تار ۔

Rhizopod : (n) [mod. L. 'Rhizopoda'.] (حیوانیات) بیخ پایاں کی جنس کا چھوٹا کیڑا ۔

Rhizopod/ -pode : (n) [mod. L. 'Rhizopodium'.] (نباتیات) خطرومہ ؛ چھوٹا سفید ریشہ جس سے سانپ کی چھتری کی قسم کے پودے اگتے ہیں ۔

Rhizopoda : (n) [mod. L. ] (حیوانیات) بیخ پایاں ۔

Rhizopodal/ Rhizopodic/ Rhizopodous : (a) بیخ پایاں جیسا ؛ بیخ پایوں کی طرح کا یا ان کی صفت کا ۔

Rhizosphere : (n) (نباتیات) حلقۂ بیخ ۔

Rhizostoma / -tomae : (n) (۱) (نباتیات) ایک قسم کا بیخ نما پودا ۔ (۲) (حیوانیات) بیخ نما جانور ۔

Rhizota : (n) (حیوانیات) بیخ داران : ریشه داران ۔

Rhizotaxie : (n) (نباتیات) بیخی ترتیب ۔

Rhizotaxy : (n) دیکھو Rhizotaxis

Rhizotomist : (n) (نباتیات) بیخ اندوز : جامع بیخاں ۔

Rhizotomy : (n) (نباتیات) بیخ اندوزی ۔

Rhod- / Rhodo- : سابقہ بمعنی گلاب : گلابی ۔

Rhodaric : (a) (کیمیا) گلابی رنگ خیز : دیکھو Sulphocyanic ۔

Rhodeoretin : (n) [G. 'Rhodeorchin'.] دیکھو Convolvulin

Rhodes island : (n) جزیرۂ روڈس : شمالی امریکا کی ایک سلطنت : جزیرۂ روڈز ۔

Rhodes scholor : (n) آکسفورڈ کا وہ طالب علم جو Cecil Rhodes کے قائم کئے ہوئے وظیفوں میں سے وظیفہ پاتا ھے (اس کے لئے کسی برطانوی نو آبادی یا امریکا کا باشندہ ہونا ضروری ھے ) ۔

Rhodian : (a) [f. L. 'Rhodius'.] (۱) جزیرۂ روڈس کے Knights کے حکم سے متعلق ۔ (۲) جزیرۂ روڈس کا یا اس سے متعلق ۔

Rhodian : (n) (۱) جزیرۂ روڈس کا (خطاب) Knight یا شفاخانوں کا پادری ۔ (۲) جزیرۂ روڈس کا باشندہ : رودزی ۔

Rhodian law : (n) رودزی قانون ۔

Rhodian school : (n) (تعمیرات) طرز رودزی ۔

Rhodic : (a) (کیمیا) روڈك : جس میں روڈیم ہو ۔

Rhodium : (n) [mod. L. (Sc. lignum) nent. of rhodius'.] (۱)(نیز Rhodium wood) جزیرۂ کناری کی ایک خوشبودار لکڑی ۔ (۲) دیکھو Rose-wool ۔

Oil of rhodium : (n) روزدڑ کا تیل : روڈیم کا تیل ۔

Rhodium : (n) [Gr. 'Rhodom'.] (کیمیا) روڈیم (عنصر ، دھات) : پلاٹینم کی قسم کی ایک دھات ۔

Rhodium gold/ -ingot : (n) روڈیم ملا ہوا خالص سونا یا دھات کا ڈلہ ۔

Rhodium pen : (n) فولاد کی نب (زبان قلم) جس کی نوك روڈیم دھات کی بنی ہوتی ھے ۔

Rhodium salt : (n) روڈیم نمك ۔

Rhodium wood : (n) چوب روڈیم ۔

Rhodizonate : (n) روڈیزونك ایسڈ کا نمك ۔

Rhodizonic acid : (a) [Gr. 'Rhodizin'.] (کیمیا) دو ایسڈ کے نام : روڈیزونك ایسڈ ۔

Rhodo- : [Gr. 'Rhodon'.] سابقہ بمعنی گلاب کا : گلابی ۔

Rhodochrooas : (a) گلابی رنگ کا ۔

Rhodochrosite : (n) گلابی کرسٹل میں پایا جانے والا مینگنیز کاربونیٹ ۔

Rhodochrous : (n) گلابی رنگ کا ۔

Rhodocrinite : (n) گلابی انکرینائٹ (Encrinite) ۔

Rhododendron / Rhododendrons / -dendra : (n) [Gr.] جنس خرزہرہ : جنس کنیر : زیر کنیر کی ایک جنس : ایک قسم کی سدا بہار جھاڑی جس کے پھول بڑے ہوتے ہیں ۔

Rhodonite : (n) [Gr. 'Rhodonit'.] مینگنیز کا سیلیکیٹ جس کا رنگ گلابی ہوتا ھے : گلابی مینگنیز ۔

Rhodophyceae : (n) (نباتیات) سرخ کائیاں ۔

Rhodophyl : (n) (نباتیات) سرخ مایہ ۔

Rhodophyllous : (a) (نباتیات) گلابی گلہ ۔

Rhodophyta : (n) (نباتیات) سرخ کائیاں : سرخ الجیاں ۔

Rhodopsin : (n) (حیوانیات) بصری ارغوان ۔

Rhodora : (n) (نباتیات) ریش جُز : مرغزاری گلاب ۔

Rhodosperm : (n) گلابی تخم ۔

Rhodospermous : (a) گلابی تخمك والا ۔

Rhodosporous : (a) (نباتیات) گلابی بذروی ۔

Rhodous : (a) (کیمیا) جس میں روڈیم کی کثرت ہو ۔

Rhomb : (n) [L. 'Rhombus'.] (۱) (ہندسہ) شکل معینی : معیّنی ۔ (۲) لَوز : معینی شے : معین شکل کی چیز ۔ (۳) معین سطحہ : معینی سطحی بلور : شش پہل بلور جس کا ہر پہلو معینی شکل کا ہو : شش پہلو معینی بورہ ۔ (۴)چرخ جادو ۔ (۵) (علم النجوم) چرخ شب دروز ۔

Rhomb ovate : (a) کچھ معینی نما اور کچھ بیضوی ۔

Rhomb porphyry : (n) معینی سنگ سماق ۔

Rhomb spar : (a) ایک قسم کی چٹان : ڈولومائٹ : (خصوصاً) معیّن سطحی بلور ۔

Rhombencephalon : (n) [mod. L.] (تشریح) مؤخّر دماغ : معیّنی دماغ ۔

Rhombic : (a) (۱) معینی شکل کا : معیّنی نما : معیّنی ۔ (۲) لوز نما : لوزی ۔ (۳) دیکھو Orthorhombic ۔

Rhombic antenna / - aerial : (n) (ریڈیو) لوزی ہوائیہ : لوزی اینٹینا : لوزی ایریل ۔

Rhombic sulphur : (n) (کیمیا) معین نما گندھک ۔

Rhombic system : (n) (قلمیات) معیّنی نظام ۔

Rhombiform : (a) (۱) دیکھو Rhombic ۔ (۲) دیکھو Rhomboid ۔

Rhombo- : [Gr. 'Rhombos'.] سابقہ جزو ترکیبی بمعنی لوزی : معیّنی : معیّن ۔

Rhombogedral : (a) (ہندسہ) لوز سطحی: معین سطحی : معین سطحی نظام کا یا اس سے متعلق ۔

Rhombohedric : (a) دیکھو Rhombohedral

Rhombohedron / Rhomboedron : (n) (۱) (ہندسہ) معینی سطحی مجسم ۔ (۲) شش پہلو بلورہ جس کا ہر پہلو معین شکل کا ہو : شش پہلو معینی بلورہ ۔

Rhomboid : (a) [late L. 'Rhomboides'.] (۱)معین شکلکا: (خصوصاً نباتیات میں) بیضوی : معین نما : لوز سا ۔ (۲)(تشریح) عضلۂ معین : رباط معین ۔

Rhomboid : (n) (۱)معینی شکل : شکل معینی ۔ (۲)شش پہلو بلورہ ۔ (۳) (تشریح) معینی عضلہ ۔

Rhomboid ligament : (n) (تشریح) رباط معینی ۔

Rhomboid muscle : (n) (تشریح) عضلۂ معینی : کندھے اور ریڑھ کو ملانے والا پٹھا : عضلۂ معین ۔

Rhomboidal : (a) [mod. L. 'Rhomboidalis'.] (۱) مشابہ معین : معین نما ۔ (۲) (قلمیات) دیکھو Orthorhombic ۔

Rhomboidally / -ei : (adv.) [mod. L.] (تشریح) عضلۂ معین : عضلۂ معینی : کندھے اور ریڑھ کی ہڈیوں کو ملانے والا پٹھا ۔

Rhomboidly : (adv.) معینی نما طور پر ۔

Rhombus/ Rhombuses : (n) [L.] (۱) (ہندسہ) معیّنی : شکل معین ۔ (۲) معین نما اوزار ۔ (۳) چپٹی مچھلی کی ایک قسم : لوزی مچھلی ۔ (۴) (صدفہ) اولیوا جنس کی سیپ : صدف ۔

Rhonchal/ Ronchal : (a) (طب) نرخری ۔

Rhonchial :(a) (طب) خَس خَسِ سینہ سے متعلق ۔

Rhonchus / Rhonchi : (n) [Gr. 'Rhangchos'.] (طب) خَس خَس : خَس خَسِ سینہ ۔

Rhopalic : (a) [late L. 'Rhopalicus'.] ایسی سطر جس کے ہر لفظ ما بعد میں ایک ہجّا فاضل ہو ۔

Rhopalocera : (n) (حیوانیات) تتلیاں : تتریاں ۔

Rhopalocerous : (a) [mod. L. 'Rhopalocera'.] (تشریح) تتریوں سے متعلق ۔

Rhotacism / Rotacism : (n) [mod L. 'Rhotacismus'.] (۱) حرف 'R' کا کرخت تلفظ ۔ (۲) دوسرے حروف کی آوازوں کا تلفظ حرف 'r' کی طرح (خصوصاً 'S' کا) ۔

Rhotacize : (v) (۱) حرف 'r' کا کرخت تلفظ کرنا ۔ (۲) دوسرے حروف کا تلفظ 'r' کی طرح کرنا ۔

Rhubarb : (n) [OFr. 'Reureo- , Rubarbe'.] (۱) (نباتیات) ریوند : ریوند چینی ۔ (۲) (مجازاً) تلخ ۔ (۳) سرسری ہوائی بمباری ۔ (۴) دور افتادہ دیہاتی علاقہ ۔ (۵) اس لفظ کو ایکٹر کا بار بار دہرانا ۔

Bastard rhubarb : (n) (نباتیات) ریواس ۔

China rhubarb : (n) ریوند چینی ۔

English or French rhubarb : (n) انگریزی یا فرانسیسی ریوند ۔

Yellow rhubarb : (n) ریوند خراسانی ۔

Rhubarby : (a) ریوند جیسا ؛ ریوند مانند ؛ مثل ریوند ۔

Rhumb : (n) [Fr. 'Rumb'.] (۱) وہ خط جو طول البلد کے خطوط کو ایک ہی زاویے پر قطع کرتا ہو ۔ (۲) (جہاز کی راہ کا) خط راست ۔ (۳) (ریاضیات) دائرۂ سمت نما ؛ (علم النجوم) مساوی المیلان ۔ (۴) کمپاس کے بنیادی نقطوں میں سے ایک ۔

Rhumb-line : (n) (جغرافیہ) مساوی المیلان خط ۔

Rhumb sailing : (n) جہاز کی راہ کا خط راست ۔

Rhumba : (n) Rumba کا متبادل ۔

Rhus : (n) [Gr. 'Rhous'.] (۱) (نباتیات) جنس سماق ؛ جنس تُنگ ۔ (۲) سماق سے بنائی ہوئی ایک دوا ۔

Rhyacophilidae : (n) [mod. L.] (حیوانیات) سیل پسند حشرات ۔

Rhyme : (n) [L. 'Rhythmus'.] (۱) قافیہ ۔ (۲) (مقفّی) نظم ؛ شعر ۔ (۳) قافیہ بندی ؛ قافیہ پیمائی ۔

Double Rhyme / Female- / Faminine- : (n) (عروض) وہ قافیہ جس کے آخری ہجا پر تاکید نہ ہو ۔

Male rhyme / Masculine- : (n) وہ قافیہ جس کے آخری بول پر تاکید ہو ۔

Single rhyme : (n) دیکھو Male rhyme

Triple rhyme : (n) سہ ہجائی قافیہ ۔

Without ryme / -reason : (۱) اٹکل پچو ؛ خواہ مخواہ کا ۔ (۲) خواہ مخواہ ۔

Rhyme/ Rime : (v) (۱) قافیہ پیمائی کرنا ؛ نظم لکھنا ؛ شعر کہنا ۔ (۲) منظوم کرنا ؛ نظم کرنا (قصے وغیرہ کو) ؛ نظم میں ادا کرنا ۔ (۳) شاعری میں وقت ضائع کرنا ۔ (۴) مقفّی ہونا ؛ قافیہ کے طور پر استعمال کرنا ۔ (۵) قافیہ باندھنا (ایک لفظ کو دوسرے لفظ کا) ؛ قافیہ تلاش کرنا؛ قافیہ استعمال کرنا ۔ (۶) (کسی خیال کو) شعر کے پیرائے میں ادا کرنا ۔ (۷) ہجو کر کے (کسی کو) ستانا؛ ہجو گوئی سے تکلیف پہنچانا ۔

Rhyme royal : (n) دس دس ہجاؤں کے سات مصرعوں کا بند ۔

Rhyme scheme : (n) نظم یا بند میں قافیہ کی ترتیب ۔

Rhymeless : (a) (۱) بے قافیہ ؛ جس کا کوئی قافیہ نہ ہو ؛ جس میں قافیہ نہ ہو ۔ (۲) غیر مقفّی ۔

Rhymelessness : (n) بے قافیہ ہونا ۔

Rhymer : (n) ناظم ؛ نظم گو ؛ شاعر ؛ قافیہ پیما ؛ ادنیٰ شاعر ؛ معمولی شعر کہنے والا ۔

Rhymester / Rimester : (n) دیکھو Rhymer

Rhyming dictionary : (n) لغتِ قوافی ؛ لغت جس میں الفاظ کی ترتیب آخری حروف سے لحاظ سے ہوتی ہے ۔

Rhyming slang : (n) اصل لفظ کے بدلے مقفّی لفظ کا استعمال ۔

Rhymist : (n) شاعر ؛ خصوصاً قافیہ پیما ؛ قافیہ داں ۔

Rhynch-/ Rhyncho- : سابقہ بمعنی تھوتھنی ؛ پُوزہ ؛ ناک ؛ منہ ۔

Rhynchaea : (n) (حیوانیات) نوک دراز ؛ چتکبرا چہا ۔

Rhynchobdellae : (n) (حیوانیات) پوزہ دار جونکاں ؛ پوزہ جونکاں ۔

Rhynchobdellida : (n) دیکھو Rhynchobdellae

Rhynchocephalia : (n) (حیوانیات) پوزہ سراں ؛ قَنطسیات ۔

Rhynchocephalian : (a) [mod. L. 'Rhynchocephala'.] قُنطسیات سے متعلق ۔

Rhynchocephalian : (n) پوزہ سر حشرہ ؛ قنطسیہ ۔

Rhynchocoele : (a) [mod. L. 'Rhynchocoela'.] (حیوانیات) کیڑوں کے معدۂ صغیر سے متعلق ۔

Rhynchocoele : (n) (حیوانیات) کیڑوں کا نلی نما جوف یا معدۂ صغیر ۔

Rhynchocoelous : (a) دیکھو Rhynchocoele (a)

Rhynchodont : (n) (حیوانیات) دندانی منقارہ ۔

Rhyncholite : (n) (ارضیات) ایک قسم کا سرپایہ ؛ رخوڑی کی ایک قسم ۔

Rhynchophore : (n) [mod. L. 'Rhynchophora'.] پوزہ بھونرا ؛

سونڈدار بھونرا (جو پھل ، پتی وغیرہ پر زندگی بسر کرتا ھے) : سوسان ۔

Rhynchophorous : (a) پوزہ بھونرے سے متعلق ۔

Rhynchota : (n) نصف پراں : پوزہ داراں ۔

Rhynchotous : (a) [mod. L. 'Rhynchota'.] نصف پراں سے متعلق ۔

Rhyolite : (n) [G. 'Rhyolit'.] (کان کنی) لاوی فلسپار ۔

Rhyolitic : (a) لاوی فلسپار سے متعلق ۔

Rhyparographer : (n) [late L. 'Rhyparographose'.] فحش نگار : ادنیٰ چیزوں کا نقش و نگار بنانے والا ۔

Rhyparographic : (a) فحش نگاری کا یا اس سے متعلق : معمولی نقش و نگار سے متعلق : ادنیٰ یا معمولی چیزوں کی رنگ آمیزی سے متعلق ۔

Rhyparographist : (n) دیکھو Rhyparographer

Rhyparography : (n) فحش نگاری : فحش تصاویر : ادنی و معمولی چیزوں کی تصویر کشی ۔

Rhyphus : (n) جنس مچھر : جنس پسّو ۔

Rhysimeter : (n) سیل پیما : رفتار آب پیما ۔

Rhythm : (n) [L. 'Rhythmus'.] (۱) وزن : موزونی : روانی : آہنگ ۔ (۲) (موسیقی) سروں کی ترتیب تال کے لحاظ سے : روانی : ترنم ۔ (۳) (آرٹ) تناسب ۔ (۴) (طبیعیات ، عضویات) قدرتی اعمال : واقعات وغیرہ کا با قاعدہ تواتر : توازن : تواتر ۔ (۵) متناسب شکل : مسجّع شکل ۔ (٦) (طبیعیات ، طب) قلب کی باقاعدہ حرکت : تنفس کی باقاعدگی ۔

Rhythm-and-blues : (n) (امریکی حبشیوں کی) ایک قسم کی موسیقی ۔

Rhythm method : (n) ضبط تولید (برتھ کنٹرول) کا ایک طریقہ (جس کے تحت عورتوں کے استیضا، یا تبویض کے دنوں میں جنسی میلان یا مجامعت سے پرہیز کیا جاتا ھے) ۔

Rhythm section : (n) رقص کا ایک حصہ جس میں لے وغیرہ کا ھونا ضروری ھے ۔

Rhythmed : (a) متوازن : لے دار : مسجّع و مقفّی : ہم آہنگ ۔

Rhythmic/ -al : (a) [L. 'Rhythmicus'.] (۱) موزوں : رواں : متناسب : مترنم : آہنگ دار ۔ (۲) لے سے متعلق : تال دار : لے دار : مسجّع ۔ (۳) حرکت کا یا اس سے متعلق ۔ (۴) متواتر ۔

Rhythmic : (n) روانی کا علم : موزونیت کا علم یا اصول : وزنیات : (نیز Rhythmics) علم تال : بحریات ۔

Rhythmic instinct : (n) آہنگ کی جبلّی خواہش : جبلتِ توازن : جبلت آہنگ ۔

Rhythmically : (adv.) موزونیت سے : روانی سے : تناسب سے : متناسب طور پر ۔

Rhythmicity : (n) مسجّع ھونے کی حالت : موزونیت ۔

Rhythmics : (n) (موسیقی) علم تال : وزنیات : بحریات : نیز دیکھو Rhythmic (n) ۔

Rhythmist : (n) موزوں طبع : تناسب پسند : موزونی یا تناسب میں خاص سلیقہ رکھنے والا ۔

Rhythmize : (v) متوازن بنانا : موزوں کرنا ۔

Rhythmless : (a) غیر موزوں : غیر متناسب ۔

Rhythologist : (n) ماہر بحریات : ماہر وزنیات : بحر یا وزن کا ماہر : موزونیت یا آہنگ میں مہارت رکھنے والا : ماہر لے ۔

Rhythmometer : (n) (موسیقی) تال پیما : آہنگ پیما ۔

Rhythmus / -mi : (n) [L.] (۱) توافق ۔ (۲) تال : وزن : بحر ۔

Rhytidome : (n) (نباتیات) بیرونی چھال ۔

Rhytina/ Rytina : (n) [mod. L.] دریائی گائے : رائٹینا ۔

Rhytina stelleri : (n) دریائی گائے کی ایک قسم ۔

Ria : (n) [Sp. 'Ria'.] (جغرافیہ) تنگ خلیج : ریا : کھاڑی : ساق یا شاخ دریا ۔

Rial : (n) [late ME.] (تاریخ) ریال : سونے کا سکہ جو ایڈورڈ چہارم کے زمانے (۱۴٦۵ء) میں رائج تھا اور جو دس شلنگ کے برابر ہوا کرتا تھا ۔

Rial : (n) Ryal کا متبادل ۔

Rial : (n) [Arab. 'Riyal'.] (۱) ریال :ایران کا بنیادی سکه ۔ (۲) سوڈانی سکه جو ۱/۱۰ پونڈ کے برابر ہوتا ہے ۔

Rialto : (n) منڈی : تجارتی مرکز ۔

Riant / Riante : (a) [L. 'Ridere'.] مسکراتی ہوئی : تبسم کناں : ہنستی ہوئی : متبسم : (آنکھیں وغیرہ) شگفته : خوش طبع : پر مذاق ۔

Riantly : (adv.) متبسم طور پر : شگفته انداز میں : شگفتگی کے ساتھ ۔

Riata: (n) [Sp. 'Reata'.] دیکھو Lariat

Rib : (n) [OE. 'Rib, Ribb'.] (۱) پسلی : ضلع (جمع) اضلاع ۔ (۲)(حیوانیات) دیکھو Ctenophore ۔ (۳)(سماجیات، مزاحاً) بیوی : زوجه : جورو : عورت ۔ (۴) (پتّی کی) نس یا رگ : رگِ برگ ۔ (۵) (پر کی) ڈنڈی : نلی : بازو یا دم کا پورا پر : (تشریح) پرندے کے بازو کی نلی یا نس. (٦) پہاڑ کا ابھرا ہوا پتھر ملا حصه : پہاڑ کا سخت اور پتھر ملا حصه ۔ (٧) (کان کنی) کوئلے کی دیوار جو چھت کو سہارا دینے کے لئے کھڑی چھوڑ دی جاتی ہے : رگِ معدن : زمین کی پرتوں کے بیچ میں دراڑ جس میں دھات ہوتی ہے ۔ (۸) نالیوں کے بیچ میں ابھرا ہوا حصه: کھیت کے بیع میں ابھرا ہوا حصه : جوتی ہوئی زمین : بیچ میں بغیر جوتی ہوئی زمین کی پتلی دھجی : (نیز بول چال) جوتنے کا نشان : ریگھاری : ہلائی ۔ (۹) ریت کی ته : پتھر کا پشته : پتھر کی کھائی یا خندق ۔ (۱۰) (سوزوں کاری) ابھری ہوئی لکیز ۔ (۱۱)(جہاز) خمیده لکڑی یا لوہے کا شہتیر جس میں تختے جڑے ہوتے ہیں ۔ (۱۲) (تعمیرات) محراب دار چھت کی ڈاٹ: شہتیر جو چھت کی لمبائی میں خاص کڑیوں پر لگا ہو اور جس پر دوسری کڑیوں اور تختوں کو سہارا ہو. (۱۳) چھتری کی تیلی : چھاتے کی کمانی : چھتری کی کمانی ۔ (۱۴) پل کے گارڈر : (عمارت کو مضبوط بنانے کے لئے) چھڑ یا روڈ ۔ (۱۵) ابھری ہوئی چھوٹی سطح (کھائی سے سڑک کو الگ کرنے والی) : (تکنیکی استعمال میں) مصنوعی ابھری ہوئی سطح ۔ (۱٦) (میکانیات) ابھری ہوئی چپٹی باڑھ یا کگر ۔ (۱٧) (بندوق سازی) دھات کی چھڑ یا ابھری ہوئی سطح (جو ڈبل بیرل بندوق میں دونوں کو ملانے کے لئے ہوتی ہے) ۔ (۱۸) (جلد سازی) کتاب کی پشت پر ابھرے ہوئے فیتوں میں سے ایک ۔ (۱۹) صدف میں نمایاں ابھری ہوئی لکیر یا خط ۔ (۲۰) (وائلن یا ستار میں) لکڑی کے منحنی ٹکڑوں میں سے ایک ۔

False rib / Asternal- : وہ پسلی جو سینے کی ہڈی سے جدا ہو : (تشریح) اضلاع غیر قصّی : کاذب پسلیاں ۔

Floating ribs : (تشریح) آزاد پسلیاں ۔

To smite (a person) under the fifth rib : دل پر ضرب لگانا ۔

True ribs/ Sternal- : وہ پسلی جو سینے کی ہڈی سے ملی ہو : (تشریح) اضلاع قصّی : ثابت پسلیاں ۔

Rib : (v) (۱) تیلی : ڈاٹ : گارڈر وغیرہ لگانا یا ان کا کام دینا : گارڈر سے مضبوط کرنا ۔ (۲) ابھرواں لکیر میں ڈالنا ۔ (۳) (زراعت) اس طرح ہل چلانا که کیاریوں کے بیچ میں ابھری ہوئی زمین چھوٹی رہے : آدھا جوتنا ۔

Rib : (n) [In Gael, 'Ribe'.] (آئرستان) دیکھو Bristle

Rib : (v) [Origin doubtful.] جھانسا دینا : مذاق کرنا : کھیل کرنا ۔

Rib : (n) (۱) مذاق : ہنسی : تمسخر ۔ (۲) پیروڈی : تضمین ۔

Rib-grass : (n) (نباتیات) اطریلال : پتلے پتوں کا کیلا : آسٹریلوی کیلا ۔

Rib-wort / Rib-wort plantain : (n) (نباتیات) اطریلال : حشیش البرص : ایک قسم کی گھاس ۔

Ribald :(n) [mod. Fr. 'Ribaud'.] پھکڑ : فحش بکنے والا : گنده دہن: مقدس چیزوں کو برا بھلا کہنے والا : بے ادب : بد کلام : بد زبان ۔

Ribald : (a) پھکڑ : فحش : دشنام آمیز : قبیح : بد زبان ۔

Ribaldry : (n) پھکڑپن : فحش گوئی : بد کلامی : گنده دہنی : مقدس چیزوں کو برا بھلا کہنے والا : بے ادبی : : بد گوئی : بد زبانی ۔

Riband : (n) [late ME.] (۱) ربن : فیته : دھجی : پتلی لمبی پٹی ۔ (۲) دیکھو Ribbon ۔

Riband jasper : (n) یشپ کی ایک قسم ۔

Ribband : (n) (۱) (جہاز سازی) لکڑی کی پٹیاں جو جہاز میں استعمال کی جاتی ہیں ۔ (۲) (فوج) لکڑی کا ایک چھوٹا ٹکڑا جو بندوق میں لگایا جاتا ہے ۔ (۳) ہلکی اور مضبوط بلی جو کشتیوں کے پل بنانے میں کام آتی ہے ۔

Ribbed (a) (۱) (حیوانیات) مضلّع : پسلی دار ۔ (۲) (نباتیات) نس دار ؛ رگ دار ۔ (۳) ابھرواں : ابھری ہوئی ۔

Ribbed glass :(n) تابدار شیشه ۔

Ribbed grass : (n) دیکھو Rib-grass

Ribbed-nose baboon : (n) ڈراونی شکل کا خونخوار بڑا لنگور ۔

Ribbing : (n) (۱)چھتری کی تیلیاں ؛ چھت کی ڈاٹیں ۔ (۲) (حیوانیات) اضلاع بندی ۔ (۳) (نباتیات) رگ بندی ۔

Ribble-rabble : (n) (۱) بکواس ؛ بے سرو پا داستان یا گفتگو ؛ فضول گوئی ۔ (۲) دیکھو Rabble ۔

Ribbon : (n) [later f. 'Riban'.] (۱) ربن ؛ فیتہ ؛ کور ۔ (۲) وہ فیتہ جو کسی اعزازی طبقے یا کلب وغیرہ کے نشانی رکنیت کے طور پر لگایا جاتا ہے ۔ (۳) دھجی ؛ پتلی لمبی پٹی ؛ کسی چیز کی پتلی دھجی ؛ چیتھڑا ؛ پرزہ ؛ تسمہ ۔ (۴)(جمع)باگیں ؛ راسیں (گھوڑی کی) ۔ (۵)(نباتیات) پتی ؛ ساخ ۔ (۶) (تشریح ، حیوانیات) ربن کی شکل کی کوئی ساخت یا نسیج ۔ (۷) لکڑی کا ابھرا ہوا نشان ۔ (۸) (نقابت) معمولی مارکہ ۔

Lingual ribbon : (n) دیکھو Odontophore

Ribbon : (v) (۱) ربن یا فیتے سے آراستہ کرنا ۔ (۲) چھوٹی چھوٹی دھجیوں میں علاحدہ کرنا ؛ باریک ریشوں کی صورت میں الگ کرنا ۔ (۳) تسمہ سے مضبوط کرنا ۔ (۴) (موم وغیرہ کے) ریشے بنانا ؛ ریشے کی شکل میں کرنا ۔

Ribbon building : (n) شاہراہ کے کنارے مکان بنانا ۔

Ribbon copy : (n) ٹائپ کی پہلی کاپی (بخلاف کاربن کاپی) ۔

Ribbon fern : (n) ایک قسم کا امریکی پودا ؛ امریکی فرن کی ایک قسم ۔

Ribbon fish : (n) ایک قسم کی پتلی ، لمبی ، چپٹی مچھلی ۔

Ribbon grass : (n) دھاری دار گھاس ؛ ایک گھاس جس کی پتی دھجی سی ہوتی ہے ۔

Ribbon gurnard : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Ribbon-man : (n) ربن سوسائٹی کا رکن ۔

Ribbon microphone : (n) وہ حرکی مائکروفون جس میں برقی اخذ کنندہ دھات کی پتلی پٹیوں کا ہوتا ہے ۔

Ribbon society : (n) آئرستان کی شمالی اور شمال مغربی حصے میں رومن کیتھولک جماعت کی خفیہ انجمن جو انیسویں صدی میں قائم ہوئی تھی ۔

Ribbon windows : (n) سلسلہ دار کھڑکیاں ۔

Ribbon worm : (n) (حیوانیات) روئیں دار کِرم ۔

Ribboner : (n) ربن سوسائٹی کا ممبر ۔

Ribbonism : (n) ربن سوسائٹی کے اصول و پالیسی ۔

Ribbony : (n) ربن جیسا ؛ ربن کی طرح کا ؛ فیتہ نما ۔

Ribbony gun : (n) ایک قسم کا درخت جس سے گوند نکلتا ہے ۔

Ribes : (n) [Arab. 'Ribas'.] (۱) (نباتیات) جنس منقّی ؛ انگور فرنگی ۔ (۲) منقّی یا داکھ کا پودا ۔

Ribless : (a) بے تیلی کا ؛ بے گرڈر کا ؛ بے نس کا ۔

Riblet : (n) چھوٹا فیتہ ۔

Riblike : (a) فیتہ نما ؛ دھجی نما ۔

Riboflavin / -ine : (n) (کیمیا) وٹامن ب ؛ ریبوفلیون $(C_{17}H_{20}N_4O_6)$ ۔

Ribonucleic : (n) ریبونیوکلی اِک ایسڈ ۔

Ribose : (n) [G. 'Ribose', f. 'Ribonsaure'.] (کیمیا) چار شکروں میں سے کوئی ایک $(CHO(CHOH)_3CH_2OH)$ ۔

Ribosomal : (a) خلیے کے باریک ذرے سے متعلق ۔

Ribosome : (n) خلیے کا باریک ذرہ ۔

Riboston / Ribostone : (n) ایک قسم کا سیب ۔

Riboston pippin : (n) دیکھو Ribston

Ricardian : (a) [f. the name 'Ricardo'.] (۱) سیاسی معاشیات کے عالم ڈیوڈ ریکارڈو (David Ricardo) کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) ریکارڈو کے اصول کے مطابق ۔

Ricardian : (n) ریکارڈو کا پیرو ؛ ریکارڈو کے اصول کے حامی ۔

Riccia : (n) [L.] (نباتیات) جنس حزار ؛ رِسیا ۔

Rice : (n) [OFr. 'Ris'.] (۱) چاول ؛ دھان ۔ (۲) دھان کا پودا ۔

(۳) (جمع) ایک قسم کا چاول ۔

Husked rice : چاول ۔

Indian rice / Wild - : تلخہ ؛ کناڈا یا ہندوستان کا چاول ۔

Unhusked rice : دھان ۔

Rice : (n) [OE. 'Hris'.] (۱) (خصوصاً بول چال) چھوٹی سی شاخ : ٹہنی : (درخت یا پودے کی) ڈالی ۔ (۲) (خصوصاً بول چال) گھنی جھاڑی ۔

Rice-arrack : (n) چاول کا عرق ؛ چاول کی تاڑی ؛ چاول کی شراب ۔

Rice-bread : (n) چاول کی روٹی ۔

Rice-bird : (n) (۱) (حیوانیات) جاوا کی چڑیا ؛ جاوا کی کنجشک خانگی ؛ جاوا چڑی ۔ (۲) (حیوانیات) صُفاریہ ۔

Rice-borer : (n) (حیوانیات) دھان سُرسری ۔

Rice-bowl : (n) (جنوبی مشرقی ایشیا کا) وہ علاقہ جہاں چاول زیادہ پیدا ہوتا ہے ۔

Rice-bunting : (n) دیکھو Rice-bird

Rice-field : (n) دھان کا کھیت ؛ چاول کا کھیت ۔

Rice grain : (n) (نجومیات) سورج کی سطح پر دانہ دار دھبہ ۔

Rice-milk : (n) کھیر ۔

Rice-paper : (n) پیال کاغذ ؛ ایک قسم کا کاغذ جو جزیرۂ فارموسا کے ایک پودے سے بنایا جاتا ہے اور چینی نقاشی میں استعمال ہوتا ہے ۔

Rice rat / -mouse : (n) ایک قسم کا امریکی چوہا جس کی مخصوص غذا چاول ہے ۔

Rice sapper / -bug : (n) چاول کا کیڑا ؛ کیڑی ۔

Rice troopial : (n) دیکھو Rice-bunting

Rice-water : (n) (۱) (پوربی) باڑی ؛ تھوڑے چاول کو پانی میں ابال کر تیار کی ہوئی چیز جو خاص کر مریض وغیرہ کو پلائی جاتی ہے۔ (۲)ہیضہ (کے مریض) کا دست (پاخانہ) ۔

Rice weevil : (n) ایک قسم کا (سونڈدار) کیڑا جو ذخیرہ کئے ہوئے چاول ، گیہوں ، آٹے ، بسکٹ وغیرہ کو برباد کر دیتا ہے؛ ایک قسم کا گھُن ۔

Ricepaddy : (n) دھان ۔

Ricer : (n) باورچی خانے کے استعمال کا ایک چھلنی نما برتن جس میں پکی ہوئی نرم سبزیوں یا بغیر پکی ہوئی دوسری نرم چیزوں کو رکھ کر دبا دیا جاتا ہے جس سے سویوں کی صورت ان چیزوں کے تار بن جاتے ہیں جو قطر میں چاول کے مثل ہوتے ہیں ۔

Ricey : (a) چاول جیسا ؛ چاول مانند ؛ چاول کے مشابہ ؛ برنجی ؛ برنج نما ۔

Rich : (a) [OE. 'Rice'.] (۱) دولتمند ؛ مالدار ؛ امیر ؛ متمول ؛ تونگر ؛ غنی ؛ ثروت مند ۔ (۲) زرخیز ؛ سیر حاصل ۔ (۳) قیمتی ؛ بیش قیمت ؛ گراں بہا ۔ (۴) شاندار ؛ عالی شان ؛ پر شکوہ(عمارت وغیرہ) ؛ پر تکلف (دعوت) ؛ مکلف ؛ گراں قدر؛ عمدہ ؛ فاخرہ ؛ زرق برق ؛ عباری (لباس) ؛ قیمتی (لباس) ۔ (۵) کرغن ؛ روغن دار ؛ عرب (غذا) ؛ مفرح ؛ حقومی ۔ (٦) (رنگ ، آواز ، خوشبو) گہری اور لطیف ؛ خوش رنگ ؛ پر رنگ ؛ پر آب و تاب ۔ (۷) وافر ؛ کثیر ؛ سرشار ؛ زیاد ؛ مزاواں ۔ (۸) دلچسپ؛ پر تکلف ؛ مزے دار (واقعات) ؛ پر معنی ؛ خوش مزہ ۔ (۹) جالب ؛ تفریحی ؛ سر گرم کرنے والا ۔

Rich : (adv.) امیرانہ ؛ دولتمندانہ ۔

Richard : (n) اشخاص کے نام میں آتا ہے ۔

Richard roe : (n) ایک مثالی نام جو ان لوگوں کے لئے آتا ہے جو بے دخلی کے مقدمے میں مدعا الیہ ہوں ۔

Richen : (v) زیادہ امیر کرنا ؛ زیادہ امیر بنانا ۔

Riches : (n) [f. next.] دولت ؛ مال و زر ؛ مال و دولت ؛ مال و متاع ؛ دھن دولت ؛ تموّل ؛ دولت مندی ؛ دولت مند ہونے کی حالت ۔

Richesse : (n) [ME. 'Richesse'.] دھن دولت ؛ مال و زر ۔

Richitis : (n) (طب) حدبہ ؛ کُساح ؛ کبڑا پن ۔

Richling : (n) متموّل نوجوان ؛ نوجوان امیر ؛ دولتمند نوجوان ۔

Richly : (adv.) (۱) دولت مندانہ ؛ امیرانہ ۔ (۲) پورے طور پر ؛ کافی ؛ کافی طور سے ؛ کثرت کے ساتھ ؛ اچھی طرح ؛ کافی وافی ؛

بھر پور : پورا پورا : بہت ۔

Richness : (n) (۱) تموّل : دولتمندی :امیری ۔ (۲) (زراعت) زرخیزی۔ (۳) تیزی : گہرائی : لطافت : دلچسپی ۔

Richweed : (n) (۱) (امریکا) ایك قسم کا پودا : Baneberry کی ایك قسم ۔ (۲) مشرقی شمالی امریکا کی تیز بو والی بوٹی جس کی پتیاں نوکدار اور پھول زردی مائل ہوتے ہیں (اسےHorse-balu یا Stone-root بھی کہتے ہیں ) ۔

Ricinoleic : (a) ارنڈی کا : بیدابخیر کا : ارنڈی : ارنڈ کا ۔

Ricinoleic acid : (n) ارنڈی کا تیزاب : بیدا نجیری تیزاب : ارنڈی تیزاب ۔

Ricinus : (n) [L.] جنس ارنڈ ۔

Ricinus communis : (n) بیدابخیر : ارنڈ ۔

Rick : (n) [OE. 'Hreac'.] (۱) (گھاس ، غلے وغیرہ کا) انبار : ڈھیر : تودہ : اٹالا : خرمن : ٹال ۔ (۲) ڈھیری : ڈھیر ۔

Rick : (v) (گھاس، غلے وغیرہ کا) انبار لگانا : ڈھیر لگانا : ٹال لگانا ۔

Rick : (n) [Prob. a variant spelling of Wrick v.] موچ (خصوصاً پشت میں) ۔

Rick : (v) (۱)موچ آنا : مروڑنا یا زور سے کھینچنا : جھٹکا آ جانا ۔ (۲) (خرگوش کاکتوں کے تعاقب میں) اچانك مڑ جانا ۔

Rick-barton : (n) انبار خانہ ۔

Rick-cloth : (n) کپڑا جو گھاس وغیرہ کے انبار پر ڈال دیتے ہیں ۔

Rick-stand : لکڑی یا پتھر کے کڑی دار چھوٹے کھمبے جن سے گھاس وغیرہ کے انبار زمین سے اٹھائے جاتے ہیں ۔

Rick-yard : (n) کھلیان : خرمن : انبار خانہ ۔

Ricker : (n) [G. 'Rick'.] (جہاز رانی) پول : مضبوط بلّی ۔

Ricket : (n) Rickets کا واحد ۔

Ricketily : (adv.) سوکھے کی بیماری کے طور پر ۔

Ricketiness : (n) سوکھے کی بیماری : چولیں ڈھیلی ہونا : کمزوری : چرخہ ہونا : کبڑا پن ۔

Rickets : (n) [Origin doubtful.] ملائمتِ عظام : ملائمتِ استخواں : ہڈیوں کا نرم پڑ جانا : رکت : سوکھے کی بیماری جو بچوں کو ہو جاتی ہے : کُساح : حدبہ : کبڑا پن ۔

Rickettesia : (n) [mod. L. f. name of H.T. Ricketts Amer. pathologist, + -ia.] طفیلی جرثومہ جس سے محرقۂ دماغی ہوتا ہے (جانور اور انسانوں میں) ۔

Rickettsial : (a) ریکیٹ سیا سے متعلق ۔

Rickety / Ricketty : (a) (۱) (طب) سوکھے کا (مریض) : سوکھے کا سا : کُساحی : کبڑا ۔ (۲) (طب) کمزور : جس کی چولیں ڈھیلی ہوں : ہلتا ہوا : چرخہ : لغزندہ : ہلّڑ : متزلزل : مرتعش : لرزاں ۔ (۳) سوکھے جیسا : سوکھے سے متعلق ۔

Rickle : (n) [Origin unkn.] (۱) چھوٹا ڈھیر : چھوٹا تودہ (بھوسہ ، غلے وغیرہ کا) : غلے کا چھوٹا انبار ۔ (۲) کسی چیز کا لچر مجموعہ (جو گھٹا ہوا نہ ہو ) : ڈھیلا ڈھالا شخص: ڈھیلے ڈھالے پنجر والا شخص : وہ شخص جس کے جوڑ ڈھیلے ہوں ۔

Rickle : (v) ڈھیر کرنا : ڈھیر بنانا : انبار کرنا ۔

Rickmatic : (n) [Origin unkn.] (خاص کر اسکاتستانی) کاروبار ۔

Rickshaw/ Ricksha : (n) Jin Ricksha کا مخفف ۔

Ricochet : (n) [Fr.] (فوج) کمانہ : توپ یا بندوق کو گولی کی ، پانی یا زمین پر چھچھلتی ہوئی چوٹ یا ضرب : اس کے بعد کی چوٹ : توپ کے گولے یا بندوق کی گولی کا اچھلتے ہوئے زمین پر گرنا : فائرنگ کا ایك طریقہ ۔

By ricochet : کمانے کے طور پر: کمانے کے طریقے سے فائرنگ ۔

Ricochet : (v) (۱) توپ کے گولے یا بندوق کی گولی کا پانی یا زمین پر چھچھلتا ہوا پڑنا : کمانہ کرنا ۔ (۲) گولے یا گولی کا چھچھلتے ہوئے نکل جانا : گلولۂ کمانہ مارنا۔

Rictal : (a) (حیوانیات) دہنی : (نباتیات) دہن گل سے متعلق ۔

Rictus : (n) [L.] (نباتیات) دہن گل : دہن : (تشریح) عرض دہانہ : باچھ : انسان یا جانور کے منہ کی چوڑائی : (منہ کھولنے کے بعد) ۔

Rid : (v) [ON. 'Ryoja'.] (۱) پیچھا چھڑانا : چھٹکارا دینا : خلاصی دینا: نجات دینا :سر کا بوجھ اتارنا۔ (۲) استیصال کرنا: دور کرنا (وبا کو) : ہٹانا : صاف کرنا : جگہ خالی کرنا : سبك دوش کرنا : آزاد کرنا ۔ (۳) صاف کرنا : واضح

کرنا : (راستہ یا جگہ ، خصوصاً درخت سے زمین کو) صاف کرنا : (ٹھنٹھ وغیرہ کو) زمین سے اکھاڑ دینا ۔ (۴) (جھاڑی، گھاس وغیرہ) صاف کر دینا : اکھاڑ دینا : چھیل دینا : ہٹا دینا ۔ (۵) (ٹیبل ، کمرہ وغیرہ) صاف کرنا (بول چال) ۔ (٦) بھیجنا : روانہ کرنا : پورا کرنا : ختم کرنا : مکمل کرنا (کام وغیرہ) ۔

To be rid of : آزاد ہونا : خلاصی پانا : چھٹکارا پانا (مصیبت ، پریشانی ، بیکار چیز یا شخص سے) ۔

To get rid of : چھٹکارا پانا: نجات پانا: آزادی حاصل کرنا ۔

Riddance : (n) (۱) چھٹکارا : نجات : خلاصی : رہائی : بریّت : آزادی : رستگاری ۔ (۲) بر طرفی : معزولی : موقوفی : تبدیلی : صفائی ۔ (۳) وہ چیز جس سے چھٹکارا یا نجات حاصل کی جائے ۔ (۴) کلمۂ انبساط جو کسی ضرر رساں یا ناگوار چیز یا کام سے نجات ملنے پر کہا جاتا ھے ۔

Good riddance / Happy -: کلمۂ انبساط جو کسی ضرر رساں یا نا خوش گوار چیز یا کام سے نجات ملنے پر کہا جاتا ھے ۔

To make (clean etc.) riddance : نجات دلانا : رہائی دلانا ۔

Riddel / Riddle : (n) [ME. 'Ridel'.] (کلیسا) قربان گاہ کا پردہ : کلیسا کا پردہ ۔

Ridder : (n) صاف کرنے والا (جڑ سے اکھاڑ کر) : آزاد کرنے والا : چھٹکارا حاصل کرنے والا ۔

Ridding : (n) جنگل کی صفائی ۔

Riddle : (n) [OE. 'Raedels'.] (۱) معمّا : چیستاں : پہیلی : لغز ۔ (۲) پیچیدہ یا پر اسرار بات : راز : بھید : پردۂ راز : پردۂ خفا ۔ (۳) پر اسرار شخص : پیچیدہ شخص : معما جیسی فطرت کا آدمی ۔

Riddle : (n) [late OE. 'Hriddel'.] (۱) موٹی چھلنی : غر بال : چھلنا : چلنی ۔ (۲) آل پن کا تختہ جس سے تار سیدھے کئے جائیں ۔

A riddle of claret : تیرہ بوتلیں (شراب کی) ۔

To make a riddle of : چھیدنا : بر بانا : سوراخ کرنا ۔

Riddle : (v) [f. 'Riddle (n)'.] (۱) معمّے میں باتیں کرنا : مبہم گفتگو کرنا : پہیلیاں بجھوانا ۔ (۲) معما حاصل کرنا : پہیلی بوجھنا : چیستاں حل کرنا ۔

Riddle : (v) [f. 'Riddle (n)'] (۱) چھلنی میں چھاننا : چھلنی سے الگ کرنا (بھوسہ ، چوکر وغیرہ) : چھالنا (چھلنی میں) : پھوڑنا : پھٹکنا : رولنا ۔ (۲) تفتیش کرنا : چھان بین کرنا ۔ (۳) (بندوق کی گولیوں سے) چھلنی کر دینا ۔ (۴) سوالات کی بھرمار کرنا ۔ (۵) تردید میں کثرت سے دلائل پیش کرنا: اعتراضات کی بوچھار کرنا ۔ (٦) برمانا : چھیدنا : سوراخ کرنا ۔

Riddle me a (or my) riddle/ - me this/ -that / -why : میرا معمّا حل کرو : یہ پہیلی بوجھو ۔

Riddle of the universe : (n) (علم النجوم) معمّا کائنات ۔

Riddlemeree / Riddle-me-ree : (n) (۱) Riddle me a riddle کا خوبصورت متبادل ۔ (۲) بکواس : بے سر و پا گفتگو : مہمل بات : بے ربط و بے سر و پا بات ۔

Riddler : (n) (۱) چھلنی میں چھاننے والا : چھلنی کرنے والا : سوالات کی بوچھار کرنے والا : چھان بین کرنے والا ۔ (۲) معمّا میں گفتگو کرنے والا : معمّا حل کرنے والا ۔

Riddling : (n) معما بازی : پہیلیاں بجھانا ۔

Riddling : (a) (۱) پر اسرار طور پر بات کرنے والا : معمّا میں بات کرنے والا ۔ (۲) معمے حل کرنے والا : اسرار بتانے والا ۔

Riddling : (n) (۱) چھلنی میں چھاننے کا عمل : چھاننے کا عمل : پوست یا فضلے کو دانوں سے الگ کرنا ۔ (۲) (جمع) چھاننے یا چھلنی میں چھاننے کے بعد بچا ہوا موٹا حصہ ۔

Riddlingly : (adv.) معموں کی طرح: گول گول : مبہم طور پر: پر اسرار طور پر ۔

Ride : (n) [f. 'Ride (v).'] (۱) سفر : سیر سپاٹا : پبلک سواری (یعنی بس ، ٹرین وغیرہ) میں مسافرت ۔ (۲) (ٹرام وغیرہ کا) ایک چکر : ایک بار کی سواری : سواری کی گردش : دوڑ ۔ (۳) گھوڑوں کی سڑک (خصوصاً جنگل میں) ۔ (۴)رنگروٹ سواروں کا دستہ ۔ (۵) محصول سرکاری یا چنگی کا ڈویژن : چنگی کا داروغہ ۔ (٦) لندن کے Hyde park کی گھوڑ سواری ۔ (۷) سواری کا گھوڑا ۔

To make (a person) for a ride : (۱) کسی کو قتل کرنے کے لئے موٹر میں لے جانا ۔ (۲) جل دینا : فریب دینا : دھوکا دینا ۔

Ride : (v) [OE. 'Ridan'.] (۱) سواری کرنا :سوار ہونا : چڑھنا : جانا (گھوڑے ، بائیسکل ، ٹرین وغیرہ پر) ۔ (۲) (سورج وغیرہ کا) تیرتے ہوئے نظر آنا ۔ (۳) (ان چیزوں کا جو

عموماً ہموار ہوتی ہیں) آگے نکلا ہونا : آگے بڑھا ہوا ہونا ۔ (۳) سوار ہونا : سر پر سوار ہونا : سینے پر سوار ہونا : مسلط ہونا : سختی سے حکومت کرنا : چیرہ ہونا ۔ (۵) سوار ہو کر نکلنا (میدان وغیرہ سے) ۔ (٦)سوار کرنا : چڑھانا : سواری دینا ۔ (۷) (زمین کا سواری کے لئے) اچھا ، برا ، سخت ، نرم وغیرہ ہونا ۔ (۸) کسی پر حکومت کرنا : ظلم کرنا : ظلم روا رکھنا : جور و تعدی کرنا : مغلوب کرنا : زیر کرنا ۔ (۹) سرزنش کرنا : سختی سے تنقید کرنا : سزا کے طور پر کھینچنا ۔ (۱۰) (شخص کا) جانچنا : غور کرنا : مقابلہ یا موازنہ کرنا (جب گھوڑے پر سوار ہو) ۔ (۱۱) گھوڑے پر بیٹھنا اور صحیح طریقے سے گھوڑے کا انتظام کرنا : گھوڑ سواری کرنا : گھوڑے پر سوار ہو کر کسی راستے سے جانا یا گذرنا ۔ (۱۲) عورت پر چڑھنا : مباشرت کرنا : ہم بستری کرنا : جفتی کرنا ۔ (۱۳) سفر کرنا : سیر و تفریح کرنا : مسافرت کرنا ۔ (۱۴) لنگر ڈالنا : لنگر انداز ہونا ۔ (۱۵) پانی پر تیرنا : کشتی میں سفر کرنا : جہاز رانی کرنا ۔ (۱٦) (چیز) کسی طرح حرکت کرنا : لے جانا (سواری کو) ۔ (۱۷) (کپڑے ، لباس وغیرہ میں) شکن پڑنا : جھری پڑنا : شکن ڈالنا ۔ (۱۸) (جہاز کو بغیر نقصان اور بغیر لنگر ڈالے) طوفان وغیرہ سے سنبھالے رکھنا ۔ (۱۹) (مجازاً) کامیابی سے برداشت کرنا : سہنا ۔ (۲۰) (ریس میں) دھکم دھکا کر کے نکل جانا : تیز بھاگنا (گھوڑے کا) ۔ (۲۱) مخصوص حالت میں لانا (سواری کے ذریعہ) ۔ (۲۲) زیادہ سواری سے گھوڑے کو تھکا دینا : گھوڑ سواری میں ایک دوسرے سے ٹکرا جانا ۔ (۲۳) بیل گاڑی یا دوسری سواری میں سفر کرنا (خصوصاً امریکا میں) ۔

Bone rides : ہڈی کے ٹکڑے ایک دوسرے پر چڑھ گئے ہیں ۔

Priest ridden : جو پروہت کے اشاروں پر چلے : ملا زدہ ۔

Rope rides : رسی کے بل ایک دوسرے پر چڑھ گئے ہیں ۔

To let (something) ride : تنہا چھوڑ دینا : اصلی حالت میں رہنے دینا ۔

To ride a ford : دریا کے پایاب حصے سے گھوڑے پر گذرنا ۔

To ride and tie : دو یا زیادہ آدمیوں کا ایک ہی گھوڑے پر اس طرح سفر کرنا کہ ایک گھوڑے پر آگے جاکر گھوڑا دوسرے کے لئے باندھ دیتا ہے ۔

To ride a race/ -cource/ -circuit/ -match : گھوڑ دوڑ میں شریک ہونا : گھوڑ دوڑ میں مقابلہ کرنا ۔

To ride at ancher : لنگر انداز ہونا ۔

To ride down : (۱) گھوڑا دوڑا کر جا لینا : برابر پہنچ جانا ۔ (۲) کسی کے پیچھے گھوڑا ڈالنا ۔ (۳) زیادہ سواری سے گھوڑے کو تھکا دینا ۔

To ride for a fall : (۱) سوار ہو کر بے تحاشا دوڑنا ۔ (۲) حد سے زیادہ دلیری سے کام لینا ۔

To ride off : اپنے گھوڑے سے دوسرے کے گھوڑے کو ایک طرف ہٹا دینا (پولو میں) ۔

To ride out the storm : (۱) طوفان سے صحیح سلامت گذر جانا ۔ (۲) خطرے یا مصیبت سے بچ کر نکل جانا ۔

To ride to hounds : شکار کھیلنا (کتوں کی مدد سے) ۔

To ride to death : (۱) گھوڑے کو دوڑاتے دوڑاتے مار ڈالنا ۔ (۲) اپنے شوق یا اپنے اصول پر حد سے زیادہ زور دینا : لطیفے سے اتنا کام لینا کہ اس کا لطف جاتا رہے ۔

To ride twelve stones : سواری کا لباس پہن کر بارہ اسٹون وزن ہونا ۔

To ride whip and spur : اپنی پوری رفتار سے : غضبناک رفتار سے ۔

Ride : (n) (ہندسہ) خطِ قاسم ۔

Rideable / Ridable : (a) گھوڑ سواری کے لائق : اسپ سواری کے لئے موزوں ۔

Rider : (n) [late OE. 'Ridere'.] (۱) گھوڑے وغیرہ پر سواری کرنے والا : سوار : راکب : سواری کرنے والا (جانور یا سائیکل پر) ۔ (۲) (کیمیا) راکب : رائڈر ۔ (۳) بالائی تختہ : مزید تختہ یا لوہے کی چادر جو مضبوطی کے لئے جہاز میں لگا دی گئی ہو ۔ (۴) مزید رسا یا رسے کا بل : بالائی رسا ۔ (۵) وہ پتھر جو دوسرے کو ہٹا کر اس کی جگہ لے لیتا ہے ۔ (٦) اضافہ : مزید فقرہ (خصوصاً پارلیمنٹ کے مسودۂ قانون میں تیسری خواندگی کے وقت) :ضمیمہ ۔ (۷) نتیجۂ صریح : فرع ۔ (۸) (عدالت کے فیصلے کے ساتھ) مزید اظہار رائے ۔ (۹)(ریاضیات) آزمائشی سوال: مشقی سوال : ردیف ۔ (۱۰) (ہندسہ) عملیۂ فرعی۔ (۱۱)(میکانیات) بالائی پرزہ ۔ (۱۲)(ہالینڈ) سونے کا ایک سکہ (جس کی پشت پر گھوڑ سوار کی تصویر ہوتی ہے) : پندرھویں سولہویں صدی عیسوی میں اسکاٹ لینڈ کا سونے کا ایک سکہ ۔ (۱۳) (کان کنی) لکڑی یا رسا جس پر کان کن سوار ہوتے ہیں ۔ (۱۴) کوئلے کی پتلی پرت ۔ (۱۵) کوئی چیز جو کسی دوسری چیز کے اوپر ہو ۔

Riderless : (a) (۱) بے سوار کا (گھوڑا) ؛ بے سوار ۔ (۲) جس میں بالائی تختہ یا بالائی پرزہ نہ ہو ۔ (۳) بے فقرۂ مزید ۔

Riders bone : (n) (طب) عظم الراکب ۔

Ridge : (n) [OE. 'Hryog'.] (۱) دو ڈھلوان سطحوں کا خط اتصال ؛ سلامی چھت کی چوٹی یا مگری ؛ (تعمیرات) مگری ؛ مگر ؛ کھجورا ؛ کسی چیز کا اوپر کا حصہ خصوصاً جبکہ لمبا اور مختصر ہو ۔ (۲) پہاڑ کی ماہی پشت چوٹی یا سلسلۂ کوہ ؛ فاصل آب ؛ چٹان کی ترائی ۔ (۳) کھیت کی نالیوں کے بیچ میں ابھرا ہوا حصہ ۔ (۴) خربوزے وغیرہ کی اونچی کیاری یا تختہ ۔ (۵) ابھری ہوئی لکیر ؛ لمبی ، پتلی ، ابھری ہوئی سطح ؛ ماہی پشت سطح ۔ (۶)(تشریح) ریڑھ ؛ پشت ۔ (۷) (زراعت) مرز ؛ ریکھا ۔ (۸) قلعے کے پشتے کا سب سے اونچا سرا ۔

Ridge : (v) [f. 'Ridge (n)'.] (۱) (عمارت میں) مگری لگانا ؛ نئی مگری لگانا ؛ کھجورا لگانا ۔ (۲) زمین کو اس طرح جوتنا کہ نالیوں کے بیچ میں ابھرے ہوئے حصے ہوں ؛ ریکھا لگانا ۔ (۳) ابھری ہوئی لکیریں ڈالنا ؛ (سطح پر) ابھری ہوئی لکیریں بنانا ۔ (۴) (ککڑی وغیرہ) اونچے تختوں میں بونا ۔ (۵) چوٹی یا سلسلۂ کوہ کا ہونا ۔ (۶) سمندر میں اونچی لہریں اٹھنا ۔

Ridge-band : (n) دیکھو Back-band

Ridge bone : (n) (تشریح) ریڑھ کی ہڈی ۔

Ridge course : (n) (تعمیرات) مگری ردا ۔

Ridge of a hill : (n) (ارضیات) پشتۂ کوہ ۔

Ridge piece : (n) (تعمیرات) کڑی جو سلامی چھت کی چوٹی پر رکھی ہو ۔

Ridge-plough : (n) (زراعت) دو پھالا ہل ۔

Ridge pole : (n) (۱) ڈیرے ، ٹینٹ کی آڑی چوب ۔ (۲) دیکھو Ridge-Piece ۔

Ridge rope : (n) شامیانے کے بیچ کی رسی ؛ وہ رسی جو ڈوبتے کو بچانے کے لئے استعمال کرتے ہیں ؛ بچاؤ رسی ۔

Ridge tile/ Ridge-tile : (n) ٹائل ؛ بڑا کھپرا جو کسی عمارت کی چھت میں استعمال ہوتا ہے ؛ مگرا ۔

Ridge tree : (n) دیکھو Ridge-piece

Ridge way : (n) [OE. 'Hrycgwe'.] سڑک جو پہاڑ کی ماہی پشت چوٹی پر بنی ہو ۔

Ridged : (a) ریکھا دار ۔

Ridgel : (n) (حیوانیات) نیم آختہ ؛ یك خایہ جانور ۔

Ridgelet : (n) چھوٹی مگری ۔

Ridging : (n) (زراعت) مرزبندی ؛ مینڈ بندی ؛ ریکھا بندی ۔

Ridgy : (a) ماہی پشت ؛ پتلی ابھری ہوئی ؛ ریڑھ جیسی ؛ ریڑھ مانند ۔

Ridicule : (n) [L. 'Ridiculus'.] (۱) مضحکہ انگیز شے ؛ اضحوکہ ۔ (۲) تضحیك ؛ تمسخر ؛ استہزا ۔ (۳) مذاق ؛ ہنسی ۔

To turn (in) to ridicule : مضحك بنانا ؛ مضحکہ خیز بنانا ۔

Ridicule : (v) (۱) مضحك ہونا ۔ (۲) مضحکہ بنانا یا بنایا جانا ۔ (۲) تضحیك کرنا ؛ ہنسی اڑانا ؛ ٹھٹھا کرنا ؛ مضحکہ اڑانا ؛ کسی پر ہنسنا ۔

Ridiculer : (n) تضحیك کرنے والا ؛ ہنسی اڑانے والا ۔

Ridiculous : (a) [L. 'Ridiculus'.] مضحك ؛ مضحکہ انگیز ؛ مضحکہ خیز ؛ مہمل ؛ نا معقول ۔

Ridiculously : (adv.) مضحکہ انگیز طور پر ؛ حدسے زیادہ ۔

Ridiculousness : (n) مضحکہ انگیزی ؛ مضحك ہونا ؛ مہملیت ؛ نا معقولیت ۔

Riding : (n) [late OE. 'Prifing'.] (۱) یارك شائر کے تین ضلعوں (مشرقی، مغربی، شمالی) میں سے کوئی ایك ۔ (۲) برطانیہ یا دوسرے ممالك کا کوئی ضلع ۔

Riding : (n) [f. 'Ride (v).'] (۱) سواری ؛ سوار ہونے کا عمل ؛ گھوڑے کی سواری ؛ گھوڑ سواری کا سفر ؛ تراکب ؛ گھوڑ سواری ۔ (۲) گھوڑ سواری کی سڑك ؛ (خصوصاً) سبز پوش رستہ جو جنگل کے اندر یا برابر سے گذرے ۔ (۳) محل سواری ؛ خیابان ؛ جادۂ سوارہ رو ۔ (۴) (خصوصاً برطانیہ میں) تہوار یا شاندار جلوس یا تماشا ۔ (۵) دیکھو Skim-mington ۔

Riding : (a) (۱) سوار ہونے والا ؛ سواری کرنے والا ؛ وہ جو سوار ہوتا ہے ۔ (۲) مسافر ؛ مسافرت کرنے والا ۔ (۳) وسیلۂ سواری ۔

Riding boot : (n) چمڑے کا جوتا خصوصاً وہ جو گھوڑ سواری میں

استعمال ہوتا ہے ۔

Riding-coat : (n) گھوڑ سواری کا کوٹ ۔

Riding-habit : (n) گھوڑ سواری کا لباس خصوصاً عورتوں کا جسے وہ گھوڑ سواری کے دوران استعمال کرتی ہیں ۔

Riding-hood : (n) (گھوڑ سواری) چار قد یا چار قد زمانہ :گھوڑ سواری میں استعمال ہونے والی ہوڈ ۔

Riding lamp/ -light : (n) چراغ یا روشنی جو لنگر انداز جہاز پر دکھائی جاتی ہے ۔

Riding man : (n) گھوڑ سواری کا محافظ یا خادم ۔

Riding master : (n) گھوڑ سواری کا استاد؛ گھوڑ سواری کا فن سکھانے والا : (خصوصاً فوج میں) سواروں کے رسالے کا استاد : سواروں کے رسالے کو گھوڑ سواری سکھانے والا ۔

Riding officer : (n) گھوڑ سوار چنگی افسر ۔

Riding rhyme : (n) پانچ آئی أیمبك وزن میں لکھی ہوئی بیتیں جنہیں چاؤسر نے اپنی نظم The canter bery tales میں استعمال کیا تھا ۔

Riding school : (n) وہ اسکول جہاں گھوڑ سواری کافن سکھایا جاتا ہے : گھوڑ سواری کی تربیت گاہ : گھوڑ سواری اسکول ۔

Riem : (n) [OE. 'Reoma'.] چمڑے کا تسمہ ۔

Riemannain : (a) [f.] جرمن ریاضی داں ریمان سے متعلق : ریمانی ۔

Riemannian geometry : (n) غیر اقلیدسی ہندسہ : ریمانی ہندسہ ۔

Riemannian space : (n) ریمانی فضا : غیر اقلیدسی فضا ۔

Riesling : (n) [G.] (۱) ایك قسم كا انگور جس سے آسٹریلیا ، جرمنی وغیرہ میں شراب کشید کی جاتی ہے ۔ (۲) ایك قسم كی سفید شراب ۔

Rifacimento / Rifacimento : (n) [It., f. 'Rifac-, stem' or 'Rifere'.] (۱) (موسیقی) شکل جدید ۔ (۲) کسی ادب پارے کی شکل جدید ۔

Rife : (a) [late OE. 'Ryfe'.] (۱) عام : مروّج : رائج : عام طور پر مروج : چھایا ہوا : غالب : شائع : پھیلی ہوئی : (بعد کے استعمال میں) وبائی امراض کا : متعدی بیماری کا ۔ (۲)معمور : پر : بھرا ہوا : مالا مال : کثیر : خطیر : وافر۔ (۳) (افواہ ، خبریں وغیرہ ) عام : عام طور پر تازہ ۔ (۴) کھلا ہوا : کشادہ : فراخ : وسیع ۔

Rife : (adv.) بکثرت : وافر طور پر : بڑی تعداد میں : زیادہ طور پر : وافراً : وسیع انداز میں ۔

Riff : (n) [Origin unkn.] ایك قسم كی موسیقی : مکرر سُر ۔

Riff : (v) مکرر سُر بجانا ۔

Riff-raff/ Riffraff : (n)[OFr. 'Rif raf'.] (۱) گنوار دل : اراذل و انفار : تہ ماندہ : آشغال : معمولی یا نیچی ذات کے لوگ : ذلیل اشخاص: نا معقول آدمی: ناشائستہ لوگ. (۲)دیکھو Rabble ۔ (۳) دیکھو Canaille ۔ (۴) بیکار چیز : ردی چیز : کوڑا کرکٹ : کاٹھ کباڑ : نکمی چیز : فضول چیز : کترنی : لغویات ۔ (۵) بھیڑیا دھسان خلقت : مجمع : بھیڑ ۔

Riff-raff / Riffraff : (a) (۱) ناشائستہ: نا معقول: ذلیل: بدنام(لوگ)۔ (۲) نکمی : مہمل : لچر : لغو : بیکار : ردی : بے ارزش : بے مصرف ۔

Riffle : (n) (۱) دریا کی تہ میں چٹانی روک : دریا کا اتارا : تیز رو ۔ (۲) (سونے کی صفائی میں) سلاخ یا کندہ جو آب بند کے منہ پر رکھ دیا جاتا ہے تاکہ سونا برباد نہ ہو ۔ (۳)آب بند یا مٹی چھاج کے کنارے کی نالی یا دو سلاخوں کے درمیان کی جگہ (سونا چھاننے کے لئے) ۔ (۴) ہلکی لہر : لہر دار سطح : لہر دار آواز ۔

Riffle : (v) (کتاب کے صفحے سے) گرد جھاڑنا : گرد اڑانا ۔

Riffle-file : (اوزار) گول ریتی : رفلر ۔

Riffler : (n) [Fr. 'Riffloir'.] دیکھو Riffle-file : بار فلر ۔

Rifle : (n) [OFr. 'Riflfle'.] (۱) (بول چال، امریکا) لکڑی کا ایك ٹکڑا جو درانتی کو تیز کرنے کے لئے گھاس کاٹنے یا کھیت کاٹنے والا استعمال کرتا ہے (اس کے اوپر سلّی منڈھی ہوتی ہے) ۔ (۲) درانتی کے بٹ میں لگی ہوئی خمیدہ چھڑی جس سے کٹے ہوئے غلے کو قطار میں رکھتے ہیں ۔

Rifle : (n) [Fr. 'Rifler'.] (۱) پیچ دار نالی جو بندوق میں بناتے ہیں ۔ (۲) وہ بندوق جس میں پیچدار نالیاں ہوں : رائفل : تفنگ ۔

Rifle : (v) [OFr.'Rifler'.] (۱) (شخص کا) لوٹنا : ڈاکہ ڈالنا : چھین لینا : اچھی طرح ٹٹولنا : تلاش کرنا ۔ (۲) لوٹ مار کرنا : لوٹ مچانا : غارت گری کرنا : تاخت و تاراج کرنا : لوٹ لینا ۔ (۳) جھاڑا لے کر لوٹنا : جھاڑو پھیرنا : جھاڑو دینا: جو کچھ ملے لوٹ لینا : لوٹ کر لے جانا ۔ (۴) دھوکے یا

چوری سے کوئی چیز اڑا لینا : دفعتاً اچک لینا ۔

**Rifle : (v)** [Fr. 'Rifler'.] (۱) رائفل چلانا؛ رائفل سے مارنا ۔ (۲) بندوق میں پیچدار نالی بنانا ۔

**Rifle-bird : (n)** (حیوانیات) آسٹریلیائی پہلو : گہرے سبز رنگ کا آسٹریلیائی پرندہ ۔

**Rifle brigade : (n)** برطانوی فوج کا ایک خاص دستہ ۔

**Rifle-corps : (n)** رائفل سے مسلح رضا کاروں کا دستہ ۔

**Rifle green : (a)** گہرے سبز رنگ کا (جس رنگ کی رائفل بردار سپاہیوں کی وردی ہوتی ہے)۔

**Rifle grenade : (n)** چھوٹا آتشیں گولا جو رائفل بیرل سے چھوڑا جاتا ہے : رائفل گرینیڈ ۔

**Rifle-range : (n)** (۱) رائفل کی زد یا مار ۔ (۲) رائفل چلانے کی مشق کا میدان : چاند ماری کا میدان ۔

**Rifle salute : (n)** رائفل کی سلامی کی پوزیشن : رائفل کے ساتھ سلامی۔

**Rifle-shot / Rifleshot : (n)** (۱) رائفل کی زد یا مار : وہ دوری جہاں تک رائفل کی گولی جا سکے ۔ (۲) رائفل کا نشانہ باز ۔ (۳) رائفل کا فائر ۔

**Rifle whiskey : (n)** معمولی یا سستی شراب ۔

**Rifled : (a)** پیچ دار نالی والا (رائفل) : نال دار (بال ، شل وغیرہ) ۔

**Rifleite : (n)** ایک خاص قسم کا آہستہ جلنے والا سفوف جو ایک مخصوص رائفل میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

**Rifleman : (n)** (۱) رائفل بردار سپاہی یا فوج : رائفل چلانے والا ۔ (۲) رائفل بریگیڈ کا سپاہی ۔ (۳) دیکھو Rifle-bird ۔

**Riflemanbird : (n)** (۱) دیکھو Rifle-bird ۔ (۲) نیوزی لینڈ کی ایک چڑیا ۔

**Riflepit : (n)** خندق : مورچہ جس کی آڑ سے رائفل بردار فائر کرتے ہیں۔

**Rifler : (n)** وہ شخص جو مشین کے ذریعہ بندوق میں پیچدار نالیاں بناتا ہے ۔

**Riflery : (n)** رائفل کی زد یا مار : رائفل چلانا یا رائفل کا فائر ۔

**Riflescope : (n)** رائفل کے لئے دوربین ۔

**Rifling : (n)** پیچ دار نالی والا رائفل : رائفل کی پیچ دار نالی بنانے کا عمل ۔

**Rift : (n)** [Of. scand. origin.] (۱) دراڑ : شگاف : درز (زمین یا چٹان میں) ۔ (۲) کہر یا بادل کھلنا : بادل وغیرہ میں درز : چاک ۔ (۳) چیر : شگاف : پھوٹ : تفریق : کھونچ : چاک : رخنہ : چھید: سوراخ ۔ (۴) گھاٹ : گھاٹی ۔

**Rift : (n)** [of obscure etym.] (۱) (امریکا) تیز رو : سریع : بڑا جھرنا: آبشار ۔ (۲) ساحل پر موجوں کا تلاطم : ساحل پر کف دریا کا دھونا ۔

Little rift witfiin the lute : (۱) خلل دماغ : جنون کی ابتدا ۔ (۲) نا اتفاقی کی بنیاد ۔

**Rift : (v)** (۱)چیرنا : شگاف کرنا : شگاف ڈالنا : شگاف پڑنا : جدا جدا کرنا: الگ الگ کرنا : پھاڑنا : پھٹنا : دو ہو جانا ۔ (۲) شگاف کی شکل بنانا : شگاف بنانا۔

**Rift : (v)** [ON. 'Rypta'.] (۱) (اسکاٹستانی ، بول چال) دھڑ دھڑ نکلنا (ہوا ، شعلہ وغیرہ کا) ۔ (۲) ڈکار لینا : ہوا خارج کرنا ۔

**Rift-valley : (n)** وادی جو زمین کے پھٹنے سے بنی ہو : (ارضیات) شگاف وادی : شکست وادی ۔

**Riftless : (a)** بے شگاف : بے درز ۔

**Rig : (n)** [North and Sc. form of 'Ridge (n)'.] دیکھو Ridge (n)

**Rig : (n)** [ON. 'Hregg'.] (بول چال) طوفان : آندھی : جھکڑ : تیز ہوا ۔

**Rig : (n)** [Origin unkn.] (۱) (عامیانہ ، روزمرہ) دل لگی : مذاق : ہنسی : تضحیک : تمسخر ۔ (۲) چال : عیاری : فریب : دھوکا : ریشہ دوانی : سازش : منصوبہ : فریب دینے کا ایک طریقہ ۔ (۳) شوخی : شرارت : دل لگی بازی : کلیل : اٹھکیلی : عملی مذاق ۔

To run a (or the) rig / To run (one's) rig : کلیل کرنا : اٹھکھیلیاں کرنا : دل دلگی کرنا : ہنسی مذاق کرنا ۔

To run (one's) rig (s) upon (another) : دل لگی کرنا : ہنسی مذاق کرنا : کھیل کرنا ۔

**Rig : (n)** [f. 'Rig(v)'.] (۱) (جہاز رانی ) مستول وغیرہ لگانے کا انداز ۔ (۲) سج دھج : وضع : طرز لباس : پوشاک : وضع قطع ۔ (۳) (امریکا) اچھی طرح دھنسانے کا ایک آلہ ۔ (۴) ساز و سامان : رخت سفر : سامان فوج : لوازمات ۔

Rigadoon : (v) ریگاڈون رقص کرنا ۔

Rigation : (n) (زراعت) آب پاشی ۔

Rigel : (n) [Arab. 'Rijl'.] الرّجل ؛ رجل الجبّار (ستارہ)۔

Rigescence : (n) (طب) اکڑاؤ ؛ اینٹھن ؛ سختی ؛ اینٹھ جانا ؛ اینٹھ ہوا ہونا۔

Rigescent : (a) [L. 'Rigescere'.] (نباتیات) سخت ؛ اکڑا ہوا ؛ جو اینٹھ رہا ہو ؛ (طب) صارمی ؛ مخدّر ؛ اینٹھا ہوا۔

Rigger : (n) (۱) (جہاز رانی) جہاز کا ساز و سامان درست کرنے والا ۔ (۲) (میکانیات) پٹے دار چرخی (پٹے کے ذریعہ دوسرے پہیئے سے چلنے والی)۔ (۳) لمبا نوکدار کالے رنگ کا برش ۔ (۴) ایک قسم کا برتن ۔ (۵) دیکھو Out rigger ۔ (۶) ہوائی جہاز پر رہنے والا ساز و سامان ۔

Rigging : (n) (۱) (جہاز رانی) ساز و سامان (مستول ، رسے ، بلیاں وغیرہ)۔ (۲) (ہوائی جہاز) تسویۂ اجزاء ۔ (۳) لباس ۔ (۴) لوازمات ؛ ساز و سامان ۔

Running rigging : بلّی ، بادبان وغیرہ ۔

Standing rigging : مستول کو سہارا دینے والے رسے یا زنجیریں ۔

The rigging of the market : (معاشیات) بازار تان دینا ۔

Rigging lot : (n) (۱) گودی کی گیلری جہاں جہاز میں رسے ،مستول وغیرہ لگاتے ہیں ۔ (۲) (تھیٹر) اسٹیج کے اوپر کا حصہ جہاں سے پردے وغیرہ لٹکائے جاتے ہیں ۔

Riggish : (n & a) (خاص کر بول چال) (۱) بدکار عورت ؛ عیاش مرد ۔ (۲) (شاذ) شوخ بچہ ؛ بڑدنگا بچہ ۔ (۳) عشرت پسند شخص ۔

Riggot : (n) [Fr. 'Rigot'.] نالی ؛ پرنالہ ؛ برسات کا پانی نکلنے کا راستہ ۔

Riggs disease : (n) (طب) مرض رِگ ؛ ناسورِ لثّہ ۔

Right : (n) [OE.'Riht'.] (۱) صحیح ؛ درست ؛ مستقیم ؛ سیدھا ؛ راست ۔ (۲) حق ۔ (۳) خوب ؛ اچھا ؛ بہتر ؛ اخلاقاً درست ؛ اچھا مناسب ؛ نیک ۔ (۴) قائم ؛ عمودی ؛ قائمہ ؛ مستوی ۔ (۵) قائمہ الزاویہ ؛ جو زاویہ قائمہ بناتا ہو ۔ (۶) وظیفہ ۔ (۷) ٹھیک کام ؛ صحیح کام ؛ صحیح ؛ مطابق واقعہ ؛ ٹھیک ۔ (۸) حق العمل ؛ اچھی یا طبعی حالت میں درست ۔ (۹) قلمرو ۔ (۱۰) جائز ؛ حقیقی ؛ اصلی ؛ سچا ۔ (۱۱) دست راست ؛ (تشریح) یمین ؛ دایاں ؛ بھروسے کا

(۵) گھوڑا گاڑی ۔

Rig : (v) [Origin unkn.] (۱) (جہاز کا) ساز و سامان مہیا کرنا ؛ سمندر کے لئے جہاز کو تیار کرنا؛ کیل کانٹا درست کرنا؛ ضروری ساز و سامان کے ساتھ تیار کرنایا رکھنا ۔ (۲) تیار ہونا ؛ تر و تازہ ہونا ۔ (۳) ساز و سامان ٹھیک کر کے سمندر کے سفر کے لئے تیار کرنا یا ہونا ؛ ساز و سامان ٹھیک ہونا ؛ کیل کانٹے سے لیس ہونا ۔ (۴) لباس سے آراستہ کرنا ؛ وردی وغیرہ پہنانا ؛ لباس مہیا کرنا (بول چال ، عامیانہ)۔ (۵) عارضی طور پر یاجلدی سے ڈھانچہ کھڑا کر دینا (عمارت وغیرہ کا)۔ (۶) ٹھیک کرنا؛ درست کرنا (خصوصاً جہاز کو) ۔

Rig : (v) [Origin unkn.] (بول چال) شوخی کرنا ؛ ہڑبونگ مچانا ؛ اچھلنا کودنا ؛ دھما چوکڑی مچانا ؛ دھینگا مشتی کرنا ۔

Rig : (n) شوخ لڑکی یا عورت ؛ چنچل لڑکی یا عورت ۔

Rig : (v) (۱)(عامیانہ اور روزمرہ) فریب کرنا یا دینا ؛ دھوکا دینا ؛ چال چلنا؛ عیاری کرنا ۔ (۲) دھوکا دہی سے انتظام کرنا؛ ترکیب سے کام نکالنا ؛ پوشیدہ طور پر ساز باز کرنا ۔ (۳) (تجارت) کسی مال کا بازار خریدنا۔ (۴) سٹّا بٹّا کرنا ؛ چال سے کام چلانا ؛ عیاری سے کام نکالنا ۔

To rig the market : مصنوعی طریقے سے قیمتوں کو گھٹانا یا بڑھانا ۔

Rig-out : (n) (بول چال) وضع ظاہر ؛ منظرہ ؛ لباس ؛ ملبوس ؛(کپڑوں کا) جوڑا ؛ سازو سامان ؛ لوازمات ۔

Rig up : (v) (۱) جمع کرنا ؛ ترتیب دینا ۔ (۲) فی البدیہہ تقریرکرنا ؛ شعر کہنا یا نغمہ ترتیب دینا ۔

Rig-veda : (n) [Skr. 'Rigveda'.] (۱) وید کے اصول ۔ (۲) رگ وید ؛ ہندوؤں کی متبرک کتاب ۔

Riga : (n) [Name of a sea port of Livonia.] ریگا ؛ بحیرۂ بالٹک کی روسی بندرگاہ ۔

Riga balsam : (n) (نباتیات) بلسان صنوبر ؛ اصلی روغن جو صنوبر سے نکالا جاتا ہے اور بطور دوا استعمال ہوتا ہے ؛ روغن صنوبر ۔

Riga fir / -pine : (n) اسکاتستانی صنوبر ؛ اننّاس ۔

Rigadoon / Rigandon : (n) [Fr. 'Rigaudon'.] (۱) سترھویں و اٹھارھویں صدی کا ایک خوبصورت رقص ۔ (۲) ریگاڈون کی موسیقی ۔

آدمی : کسی فوج کا دایاں حصه : میمنه .(۱۲) انصاف : سچ ۔ (۱۳) حق : جائز مطالبه : استحقاق : حق بجانب مطالبه : قانونی یا اخلاقی بنیاد ۔ (۱۴) (جمع) صحیح سلامت : سچی کیفیت : صحیح ترتیب ۔ (۱۵) سیدھے ہاتھ کا حصه یا رخ ۔ (۱۶) (سیاسیات) (بیرونی ممالک کی پارلیمنٹوں میں) قدامت پسند یا رجعت پسند جماعت ۔ (۱۷) جائداد کی قانونی ، مساواتی یا اخلاقی حقیقت : حق ملکیت ۔ (۱۸) منصب یا عہدے کی حقیقت یا سند ۔ (۱۹) داہنے پاؤں کا جوتا یا بوٹ : داہنے ہاتھ کا دستانه ۔ (۲۰) گھونسا (جو داہنے ہاتھ سے مارا جائے) ۔

All right : (کسی حکم ، تجویز وغیرہ کے قبول کرنے یا اس سے موافقت کے اظہار کا طرز) مناسب : درست : بہت ٹھیک : بالکل صحیح ۔

At right angles : زاویه قائمه بناتا ہوا: عموداً: عمودی حالت میں یا عمودی طور پر ۔

By right of : حق کے طور پر : حق کی رو سے ۔

By rights : حق ملکیت سے : از روئے حق ملکیت ۔

Civil rights : شہری حقوق ۔

Declaration of rights / Bill- : ۱۶۸۹ء کا تصنیفہ دستور اساسی : انگلینڈ کے حقوق اختیارات کو اعلان کرنے والا بل جو ۱۶۸۹ء میں پاس ہوا ۔

Divine right : (بادشاہوں کا) خداداد حق فرماں روائی ۔

In one's right mind : صحیح الدماغ (حالت میں) ۔

In right of (a person or thing) : (کسی شخص یا چیز کے) حق میں ۔

In right of, in one's (own) right : اپنی ملکیت میں : اپنی ملکیت کے طور پر ۔

Miss right : ہونے والی بیوی : آئندہ بیوی ۔

Mr. right : ہونے والا شوہر : آئندہ شوہر ۔

On the right side of forty : چالیس سے ادھر ہی : چالیس سے کم ۔

Peeress inher own right : (قانون) جسے امامت کا رتبه ذاتی حق سے حاصل ہو نه که شادی کی وجه سے ۔

The rights : حق : انصاف : سچ ۔

To assert on one's rights / -stand - : اپنے حق پر قائم رہنا : اپنا حق لینے پر اصرار کرنا ۔

To be in the right : حق پر ہونا : انصاف پر ہونا : سچ پر ہونا ۔

To do ( a person) right : (کسی کے ساتھ) انصاف کرنا ۔

To one's right hand tothe work : سیدھے ہاتھ سے (توجه اور محنت سے) کام کرنا ۔

To send to the right about : کھڑے کھڑے نکال دینا : بھگا دینا ۔

To set right : (۱) درست کر دینا : ٹھیک کر دینا : تندرست کر دینا ۔ (۲) غلط فہمی دور کرنا : غلط خیال کی اصلاح کرنا ۔

Right : (n) [Erron. spelling for Rite.] Rite کا غلط ہجّے ۔

Right : (a) [OE. 'Reht'.] (۱) خط مستقیم : مستقیم : سیدھا ۔ (۲) راست : درست : صحیح : درستِ واقعی : بجا : مناسب: خوب: شائسته. (۳)اخلاقی : قائم ۔ (۴) مناسب حال : انصافاً جائز : سچ ۔ (۵) حسابی : سالم : سلامت : اصل ۔ (۶) قدامت پسند : قابل قبول ۔ (۷) مناسب : موزوں : ٹھیک : مرجع ۔ (۸) قابل اطمینان : عمده : صحت یافته : صحیح (الدماغ) : سلیم (الطبع) ۔ (۹)اخلاقی صحت کے طریقے : اخلاقی درستی کا اصول : اخلاقی نجات ۔ (۱۰) صحیح طریقه ۔ (۱۱) کسی چیز کا رخ : سامنے کا رخ : اوپر کی جانب ۔ (۱۲) پارٹی یا اصول جس کو کوئی تسلیم کرتا ہے ۔ (۱۳) کسی چیز کا بہتر پہلو : بہتر صورت ۔ (۱۴) کسی چیز کا سود مند حصه : فائده مند رخ یا پہلو ۔ (۱۵) خاص طور پر کسی شخص یا چیز سے متعلق ۔ (۱۶) (دماغ ، ذہن وغیرہ) فطری : طبعی : معیاری : مثالی ۔ (۱۷) (شخص) صحیح الدماغ : صحیح خیال ۔ (۱۸) اچھی (صحت) : آرام ده : صحت مند : صحت بخش ۔ (۱۹) صحیح انصاف : صحیح رواج ۔ (۲۰) اطمینان بخش : اچھی حالت میں ۔ (۲۱) حقیقت پسند : اصلی : سچا ۔ (۲۲) (ہاتھ کی خصوصی صفت) مضبوطی۔ (۲۳) داہنے ہاتھ کی جانب: داہنی طرف ۔

It is right to or that : یه درست ہے که ۔

Not right in the head : صحیح الدماغ نہیں ہے ۔

Right about / Right-about/ Rightabout : (n) (فوج) ایک طرح کا کمانڈ : سیدھے ہاتھ کی طرف سے پورا گھوم جانا : داہنی طرف منہ گھمانا۔

Rightable : (a) قابل اصلاح : لائق درستی۔

Right and left/ Right-and-left : (adv.) (۱) داہنی اور بائیں جانب : دائیں اور بائیں طرف : دونوں طرف : دونوں طرف : دونوں سمتوں میں ۔ (۲) دونوں ہاتھوں کی طرف: دونوں ہاتھوں پر ۔ (۳) ہر طرف سے : ہر طرح سے۔

Right and left : (a) دائیں اور بائیں ہاتھ کی طرف کا یا اس سے متعلق : دائیں اور بائیں گھومنے والا : دائیں بائیں : چپ راست ۔

Right and left : (n) دائیں اور بائیں کی ضرب ۔

Right and wrong method : (n) (نفسیات) طریقۂ صحیح و غلط ۔

Right angle : (n) (ریاضیات) نوے ڈگری کا زاویہ قائمہ : ۹۰ ڈگری کا زاویہ ۔

At Right angles : عموداً : ۹۰ ڈگری کا زاویہ بناتے ہوئے : علی القوائم : زاویہ قائمہ بناتے ہوئے ۔

Right angled : (a) (۱) زاویہ قائمہ والا : زاویہ قائمہ بنانے والا : قائم الزاویہ : مستطیل نما ۔ (۲) زاویہ قائمہ جیسا ۔

Right-angled triangle : (n) (ہندسہ) مثلث قائم الزاویہ ۔

Right -angle guage : (n) بڑھئی کا گنیا : ٹیڑھی چیز کو سیدھا کرنے والا آلہ ۔

Right-angular : (a) زاویہ قائمہ بنانے والا : قائم الزاویہ : زاویہ قائمہ جیسا ۔

Right arm : (n) دایاں ہاتھ : دایاں بازو : (مجازاً) قوت بازو : حامی و مددگار ۔

Right ascension : (n) (علم النجوم) مطلع استوائی ۔

Right as rain / -a trivet : بالکل ٹھیک : بالکل درست ۔

Right at : (adv.) تقریباً : اندازاً : قریب قریب ۔

Right bower : (n) (تاش) رنگ کا غلام ۔

Right boys : (n) جنوبی مغربی آئرلینڈ کی ایک بے ضابطہ انجمن جو ۸۶ ۔ ۱۷۸۵ء میں بنائی گئی اور جس کا مقصد زرعی اور سیاسی اختلال تھا : اس کے سردار کا نام کیپٹن رائٹ

To be in one's right mind / -senses : صحیح الدماغ ہونا : درست ہونا : اصلی یا صحیح حالت میں آنا ۔

To come (all) right : مناسب ہونا : درست ہونا : ٹھیک ہونا ۔

To get right : ترتیب سے رکھنا : ترتیب دینا ۔

To rise of bed on the right side / -get out- : خوش ہونا: خوش مزاج ہونا ۔

To set (a person) right /-put - : (کسی کو) درست کرنا : ٹھیک کرنا ۔

Right : (v) [OE. 'Rihtan'.] (۱) ٹھیک جگہ پر لانا : ٹھیک کرنا : سیدھا کرنا ۔ (۲) تلافی کرنا : ظلم کا انتقام لینا ۔ (۳) صحیح ثابت کرنا : جائز قرار دینا : شہرت یا عزت کو برقرار کرنا ۔ (۴) (غلطی کی) اصلاح کرنا : درستی کرنا : ٹھیک کرنا : غلط اقدام کو ٹھیک کرنا ۔ (۵) رہنمائی کرنا : بتانا: راستہ دکھانا (تحریک میں) ۔ (۶) ہدایت کرنا : حکم رانی کرنا : انصاف کرنا ۔ (۷) عمودی حالت میں دوبارہ بحال کرنا: توازن یا اعتدال حاصل کر لینا ۔ (۹)شکست کے بعد خاص مقام حاصل کر لینا ۔ (۱۰) انصاف کرنا : بدلہ لینا : انتقام لینا : بے انصافی کو ٹھیک کرنا : زیادتی کو ختم کرنا ۔ (۱۱) بول بالا کرنا : لاج رکھ لینا: اپنی جماعت یا مدد سے کامیاب بنانا : ثابت کر دینا : منوا لینا۔ (۱۲) سچائی کے ساتھ موافقت میں لانا : مناسبت میں لانا : صحیح طور پر (کسی شخص کو) خبر کرنا ۔ (۱۳) اصلی حالت پر لوٹنا یا واپس ہونا : حالت ٹھیک ہونا ۔

Right : (adv.) [OE. 'Rihte'.] (۱) اچھی طرح سے : بہت : نہایت ۔ (۲) مناسب طریقے سے : جائز طور سے : بجا طور پر : براہ راست : موزوں طور سے ۔ (۳) صحیح طریقے سے : ٹھیک ٹھیک : قابل اطمینان طور پر : ٹھیک روش سے ۔ (۴)سیدھے ہاتھ کی طرف: بالکل داہنی طرف ۔ (۵)مکمل فاصلے پر : بالکل جی بھر کے ۔ (۶) کسی واقعہ کے فوراً بعد ۔ (۷) فوراً : فوری طور پر: بغیر تاخیر کے (امریکا)۔ (۸) (امریکا) سیدھا ۔ (۹) پورے طور پر ۔ (۱۰) پتا کی شکل میں ۔ (۱۱) عادلانہ : راست بازانہ : راست بازی سے : ایماندارانہ : منصفانہ ۔ (۱۲) خاص طور پر : ضرورتاً : ضرورت کے طور پر ۔ (۱۳) مناسب طور پر : شریفانہ طور سے : انسانیت سے ۔ (۱۴) اصلی حالت میں: حقیقی طور پر ۔

-right : (suffix) [OE.'Riht'.] Up right , Forth right , Copy right, Bright right لاحقہ جیسے وغیرہ ۔

تھا ۔ (Captain Right)

Right circle : (n) دائرہ جو زاویہ قائمہ پر بنایا جائے ۔

Right circular cylinder : (n) (ہندسہ) قائم مستدیر استوانہ ۔

Right cone : (n) (ریاضیات) قائم مخروطہ : مخروط مستوی ۔

Right-down/ Right down / Rightdown: (adv.) قطعی طور پر : پورے طور پر ۔

Right-down : (a) قطعی : حقیقی : بالکل : سراسر : مطلق : پورا : نہایت۔

Right flank : (n) راست بازی : منصف مزاجی : (فوج) میمنہ ۔

Right hand / Right-hand : (n) (۱) داہنا ہاتھ : دست راست : وہ ہاتھ جو عموماً دوسرے ہاتھ سے مضبوط ہوتا ہے : سیدھا ہاتھ ۔ (۲)دوستی کی علامت : محبت کی نشانی ۔ (۳)کام کا آدمی : قدر و منزلت کا شخص : اہمیت کا آدمی : بھروسے کا آدم : خاص آدمی ۔ (۴) ضروری مدد : ناگزیر مددگار : لائق حامی ۔ (۵) داہنی طرف : دائیں طرف کا اشارہ ۔

On the right hand : داہنی طرف : دائیں جانب : سیدھی جانب : سیدھی سمت میں : بہ سوئے راست ۔

To take the right hand of : پیش روی اختیار کرنا : سبقت لے جانا : تفوق حاصل کرنا ۔

Right-hand : (a) (۱) سیدھے ہاتھ کا :سیدھے بازو رکھا ہوا : داہنی طرف واقع : داہنے ہاتھ کے قریب ۔ (۲) داہنی طرف کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) (دروازہ) داہنی طرف کھلتا ہوا ۔

Right-hand lady: (n) وہ عورت جو اسکوائر رقص میں مرد کے داہنی جانب رہتی ہے ۔

Right-hand lock : (n) وہ تالا جس سے دروازہ داہنی طرف کھل سکے ۔

Right-hand man : (n) دست راست : بھروسے کا آدمی : ایسا مددگار جو اعتماد کا ہو ۔

Right-hand rope : (n) رسی جو داہنی طرف بٹی ہوتی ہے : داہنی جانب کی بٹی ہوئی رسی ۔

Right-hand rule : (n) (برقیات) راست دستی قاعدہ ۔

Right-hand screw : (n) پیچ جس کا دھاگا داہنی طرف گھوما ہوا ہو : راست دستی پیچ ۔

Right-hand wise : (adv.) گھڑی کی سوئیوں کی سی حرکت کے طور پر یعنی بائیں سے دائیں کو ۔

Right handed : (a) (۱)سیدھے ہاتھ سے کام لینے والا (بائیں ہاتھ سے زیادہ مضبوط) داہنے ہاتھ سے زیادہ کام لینے والا ۔ (۲) سیدھے ہاتھ کے لئے موزوں ۔ (۳) سیدھے ہاتھ کا : داہنے ہاتھ سے متعلق ۔ (۴) داہنی طرف : داہنی سمت : دایاں. (۵)(گھونسا) داہنے ہاتھ سے مارا ہوا ۔ (۶)داہنے ہاتھ کے لئے مخصوص وضع و انداز کا ۔ (۷) (صدفیات) دیکھو Dextral (a) ۔ (۸) داہنی طرف کا اور اس کے مانند ۔ (۹) (تقطیب) داہنی طرف پیش کرتے ہوئے : گرداں تقطیب کا ۔ (۱۰) داہنی سمت میں : داہنے کو : داہنی طرف کو.(۱۱)(میکانیات)راست گرد : (نفسیات) یمینی ۔ (۱۲) (گھڑی) ساعت وار ۔

Right handed rope : (n) دیکھو Right-hand rope

Right handedly : (adv.) سیدھے ہاتھ سے کام لیتے ہوئے : سیدھے ہاتھ کے ساتھ : داہنی طرف کرتے ہوئے ۔

Right-handedness : (n) (۱) راستی : سیدھاپن ۔ (۲) (نفسیات) یمینیت ۔

Right hander : (n) (۱) داہنے ہاتھ سے گھونسا مارنے والا ۔ (۲) داہنے ہاتھ سے کام کرنے والا آدمی ۔

Right-ho/ Right-o : (۱) اطمینان بخش حالت میں : اچھی حالت میں ۔ (۲) خوب ! خیلی خوب ! صحیح ! بہت اچھا ! بہت خوب۔

Right honourable : (a) دیکھو Honourable

Right-lined : (a) دیکھو Rectilinear (a)

Right-minded : (a) (۱) نیک : راست باز : عقل سلیم والا ۔ (۲) شریف : خوش قلب : خوش نیت ۔

Right-mindedness : (n) (۱) (نفسیات) عقل سلیم ۔ (۲) نیکی : راست بازی : خوش قلبی : خوش نیتی ۔

Right of action : (n) (قانون) حق دعوی ۔

Right of adoption : (n) (قانون) حق تبنیّت ۔

Right of assembly : (n) مجتمع ہونے یا اجتماع کرنے کا حق: حق جلسہ: کسی مقصد کے لئے ایک جگہ جمع ہونے کا حق : میٹنگ کرنے کا حق ۔

Right of asylum : (n) حق امن : پناہ لینے کا حق : قصر شاہی ، سفارت

خانے یا کسی غیر ریاست میں پناہ لینے کا حق جسے رواج یا معاہدے کے ذریعہ تسلیم کیا جاتا ہو ۔

**Right of coinage : (n)** (سیاسیات) حق الضرب : سکے ڈھالنے کا حق ۔

**Right off/ Rightaway : (adv.)** بلا توقف : فوراً ۔

**Right of life : (n)** درستی و صحت زندگی ۔

**Right of veto : (n)** حق امتناع : ویٹو کا حق ۔

**Right of way / Right-of-way : (n)** (۱) زمین پر آمد و رفت کا حق : دوسرے کی جائداد یا زمین پر جانے کا قانونی اختیار ۔ (۲) راستہ جس پر آمد و رفت کا حق ہو : وہ راستہ جس پر چلنے کا قانونی اختیار حاصل ہو ۔ (۳) دوسرے ملک میں جانے کا حق ۔ (۴)(امریکا) دوامی راستہ : مستقل راستہ ۔ (۵) وہ زمین جو ریلوے لائن (وغیرہ) کے لئے مخصوص کر لی گئی ہو : وہ زمین جو عوام کے فائدے کے لئے لی گئی ہو (مثلاً بجلی یا ٹیلیفون ، تار وغیرہ کے کھمبوں کے لئے ) ۔

**Rights on :** ٹھیک ہے ! صحیح ہے !

**Right sailing : (n)** جہاز کا چار بنیادی نقطوں میں سے کسی ایک پر چلنا ۔

**Right sided : (a)** (مرضیات) جسم کے دائیں حصے کو متاثر کرنے والا : جسم کے دائیں عضو کی طرف میلان رکھنے والا ۔

**Right sphere : (n)** وہ حالت جب خط استوا زاویہ قائمہ پر افق کو کاٹتا ہے ۔

**Rightaway / Rightoff : (adv.)** فوراً : فوری طور پر : بے جھجك : بغیر جھجك کے : سیدھے طور پر ۔

**Righten : (v)** اصلی حالت کا بحال ہونا : حقیقی پوزیشن میں آنا : مستقیم حالت میں ہونا : صحیح کرنا : درست کرنا : درست حالت پر لانا ۔

**Righteous : (a) [OE. 'Rihtwis'.]** (۱) درست : ٹھیك : عادل : منصف مزاج : راست باز : نیك سیرت : دیانت دار : نیك : پارسا : متّقی : صالح : نیك کردار : نیکو کار : پاك دامن : پاك باز ۔ (۲) عادلانہ : منصفانہ : دیانت داری کا : پارسائی کا ۔

**Righteously : (adv.) [OE. 'Rhtwislice'.]** (۱) دیانت داری سے : راست بازی سے : منصف مزاجی کے ساتھ : پارسائی کے طور پر ۔ (۲) عادلانہ : متقیانہ : منصفانہ ۔

**Righteousness : (n) [OE. 'Rihtwis nisse'.]** دیانت داری : پارسائی : نیك خوئی : نیك خصلتی : پاکبازی ۔

**Rightful : (a) [late OE. 'Rihtful'.]** (۱) منصفانہ : قرین انصاف : جائز : بر حق : صحیح (فعل وغیرہ) : انصفافاً جائز ۔ (۲) جائز : حقیقی : برحق (وارث ، مالك وغیرہ) ۔ (۳)قانونی : اصولی : شرعی : باقاعدہ : باضابطہ ۔

**Rightfully : (adv.)** جائز طریقے سے : ازروئے حق : ازروئے انصاف : بر حق طور پر ۔

**Rightfulness : (n)** حقیقی ہونے کی حالت : برحق ہونے کی حالت : جائز ہونے کی صفت : جواز ۔

**Righting : (a)** تقویمی ۔

**Rightism : (n)** (۱) قدامت پسندی کا اصول یا نظریہ ۔ (۲) قدامت پسندی کا حامی ۔

**Rightist : (n)** (سیاسیات) قدامت پسند : دایاں رکن : دائیں بازو کا ممبر : دائیں بازو کی جماعت کا حامی ۔

**Rightist : (a)** دائیں بازو کا یا اس سے متعلق : قدامت پسند : قدامت پسندی کا یا اس سے متعلق ۔

**Rightle : (v)** ترتیب دینا : درست کرنا : اصلاح کرنا : ٹھیك کرنا ۔

**Rightless : (a)** بے حق : غیر مستحق : بغیر حقوق کے : بغیر استحقاق ۔

**Rightlessness : (n)** بے حق ہونا : غیر مستحق ہونا : غیر استحقاقیت ۔

**Rightly : (adv.) [OE. 'Rihtlice'.]** (۱) بجا : بجا طور پر : صحیح طور پر : مناسب طریقے سے : جائز طور پر ۔ (۲) عادلانہ : انصافاً : بطور صحیح : حقیقتاً ۔ (۳) عمودی : بطور قائم : مستقیماً ۔ (۴) ازروئے استحقاق : حقاً ۔

**Rightmost :** سب سے دایاں : سب کے دائیں ۔

**Rightness : (n) [OE. 'Rightnisse'.]** (۱)صحت : درستی : راستی : درست کاری : حقیقت ۔ (۲) مناسب ہونا : سیدھاپن استقامت : عدم انحراف : مناسب : مو زونیت ۔ (۳)درست حالت : سالمیت : کلیت ۔ (۴) اخلاقی راست بازی : دیانت داری : ایمانداری : راست بازی ۔

**-rights :** لاحقہ Right کا متبادل ۔

**Rights : (n)** (۱) (قانون) صحیح حالات ۔ (۲) حقوق ۔

Political rights : حقوق سیاسی : سیاسی حقوق ۔

Religious rights : حقوق مذہبی :مذہبی حقوق ۔

Rightward /Right-wards : (adv. & a) قدامت پسند پارٹی کی طرف۔

Rigid : (a) [L. 'Rigidus'.] (۱) بے لوچ : سخت : کڑا : صلب : درشت : کرخت ۔ (۲) کٹّر : پکّا : سخت : شدید : سخت گیرانہ : محکم۔ (۳)جامد : خموّد : غیر قابل انعطاف : غیر مرتجع۔ (۴) خشک : صحیح العمل ۔ (۵) (قانون) غیر قابل تغیر ۔ (۶) (طبیعیات) صارم : استوار : کڑا : (دینیات) سخت گیر : کٹّر : غیر ترمیم پذیر ۔

Rigid account : (n) (معاشیات) کوڑی کوڑی کا حساب ۔

Rigid body : (n) (طبیعیات) استوار جسم ۔

Rigid constitution : (n) وہ آئین جوغیر قابل تغیر ہو : محکم قانون یا آئین : غیر ترمیم پذیر آئین ۔

Rigid dynamics : (n) (میکانیات) استواری حرکیات ۔

Rigid holder : (n) (طبیعیات) استوا گیرندہ ۔

Rigid scale : (n) (طبیعیات) استوار پیمانہ ۔

Rigidity : (n) [L. 'Rigiditas'.] (۱) سختی : سفتی : تصلب : محکمی : سخت گیری : خشونت : استحکام : خشکی : دقت۔ (۲)کڑاپن : کٹّرپن : سختی : تشدد : غیر ترمیم پذیری ۔ (۳) (نفسیات) صلابت : (طبیعیات) استواری ۔

Modulus of rigidity : (طبیعیات) مقیاس استواری ۔

Rigidly : (adv.) کڑے پن سے: سختی سے : سختی کے ساتھ : سخت گیری سے : کٹّر پن سے : شدت کے ساتھ : شدید طور پر : سخت گیری کے ساتھ ۔

Rigidness : (n) دیکھو Rigidity

Rigil : (n) (علم النجوم) رِجل قنطورس (ستارہ) ۔

Rigmarole : (n) [f.Ragman Roll.] (۱) بکواس : بے سر و پا داستان یا گفتگو : بے معنی گفتگو یا بات : حرف بے ربط : مہمل بات : لا یعنی گفتگو ۔ (۲) بے ربط زباں : مہمل زبان ۔

Rigmarole : (a) (۱) بے ربط : بے سر و پا: مہمل : لا یعنی : بیہودہ ۔ (۲) غیر متصل : بے جوڑ : منتشر : پریشان ۔

Rigmarolish : (a) دیکھو Rigmarole

Rigmarolishly : (adv.) بے ربط طور پر : بکواس کے طور پر : مہمل طریقے سے ۔

Rigor : (n) [L. Related to 'Rigidus'.] (۱) (طب) لرزہ : جاڑا (جو بخار سے پہلے چڑھتا ہے) : تھرتھری : لرزۂ تپ ۔ (۲)(دینیات) ریاضت : زہد ۔ (۳) (نباتیات) بے حسی : (حیوانیات) مَکر موت ۔ (۴) تندی : خشونت : سخت گیری : خشکی : محکمی : عدم انعطاف ۔

Rigorism/ Rigourism : (n) [L. 'Rigor'.] (۱) اخلاقی تشدد : تشدد پسندی : زہد خشک : سخت گیری ۔ (۲) زاہد خشک کا اصول : تشدد پسند کا اصول یا نظریہ ۔ (۳) (دینیات) تشدد مذہبی : سخت گیرئ مذہب ۔

Rigorist : (n) وہ شخص جو قوانین مذہبی میں سخت گیری کرتا ہے : آدم جدی : تشدد مذہبی کا حامی : تشدد پسند : متشدد : زہد خشک ۔

Rigormortis : (n) مرنے کے بعد جسم کا سخت ہو جانا یا اکڑ جانا : (مرنے کے بعد) صلابتِ جسم : صلابت نعش ۔

Rigorous : (a) [OFr. 'Rigorous'.] (۱) سخت : شدید : دقیق سخت گیر : صحیح : سفت : غیر قابل انعطاف : بہت زیادہ سخت : با مشقّت ۔ (۲) کڑا : درشت : بے درد : کھوڑ ۔ (۳)(موسمیات) بہت زیادہ ٹھنڈا : شدید ٹھنڈ : خُشن : صبر آزما : انتہائی : بلا کا (سخت) ۔ (۴) انتہائی درست : بالکل ٹھیک ۔

Rigorously : (adv.) سخت گیری سے : سخت گیرانہ : صحیح طور پر: درشتی کے ساتھ : سختی سے : شدت سے : مشقّت کے ساتھ ۔

Rigorousness : (n) سخت گیری : دقت : سختی : بے دردی : درشتی : کٹھورتا : مشقّت ۔

Rigour / Rigor : (n) [OFr. 'Rigor'.] (۱) سختی : سخت گیری : خشونت : تندی : درشتی : دقت زیاد : ریاضت : شدت عمل : انتہائی سختی : مشقّت ۔ (۲) (جمع) سختیاں : سخت تدابیر ۔ (۳) پوری پابندی : سختی سے پابندی : سخت پابندی (ضابطے وغیرہ کی) ۔ (۴) شدت (جاڑے ، گرمی ، قحط وغیرہ کی) : مصیبت ۔ (۵) اخلاقی یا مذہبی تشدد : زہد خشک ۔ (۶) قانون ، اصول وغیرہ پر سختی سے عمل در آمد ۔

The (..) rigour of the law : قانون کی سختی : صلابت قوانین : قانون کی سخت شرائط : قانون کا سختی سے

نفاذ .

**Rigs by : (n)** (بول چال) نا ہموار عورت : غیر محتاط عورت : آوارہ یا بدچلن عورت .

**Rigsdag : (n)** رِگز ڈاگ : ڈنمارک کی پارلیمنٹ .

**Riksdag : (n)** رکس ڈاگ : سویڈن کی پارلیمنٹ .

**Rile : (v)** [Later form of Roll (v).] (خصوصاً امریکا اور بول چال) (۱) غصہ دلانا : چھیڑنا : خفاکرنا : خشمگیں کرنا : متلاطم کرنا . (۲) (خیالات کو) الجھانا : مبہم کرنا : دھندلا کرنا .

**Riled : (a)** خشمگیں : الجھا ہوا : متلاطم : غصے سے بھرا ہوا .

**Rill : (n)** [mod. Du. 'Ril'.] (۱) نالہ : ندی : چشمہ : جوئبار : چھوٹا جھرنا . (۲) باہن : جتے ہوئے کھیت کی نالی : مختصر اور محدود چھوٹی نالی . (۳) (علم انجوم) دیکھو Rille.

**Rill : (v)** (۱) چشمے کی طرح ابلنا یا بہنا : چھوٹے جھرنے میں بہنا : نہر میں جوش اٹھنا . (۲) بہ مشکل جوئبار رواں ہونا : سیال سروں میں لگانا .

**Rille : (n)** [G. See Rilln.] (علم النجوم) سطح قمر میں باریک درہ : سطح قمر کی خندق یا تنگ وادی .

**Rillet : (n)** چھوٹا سا چشمہ : (ارضیات) آب رو .

**Rillett / Rillette : (n)** ایک قسم کا کھانا جو سور کے قیمے ، مرغ ، چربی وغیرہ سے تیار ہوتا ہے .

**Rim : (n)** [OE. 'Rima'.] (۱) پہیے کا حلقہ یا گھیرا : حلقۂ چرخ . (۲) چھلنی کا گھیرا . (۳) ہال : کگر : (ارضیات) سطح سمندر . (۴) (تشریح) غشاء شکم : باریطون . (۵)(شعر و شاعری ) کوئی مدوّر شے . (۶) (جہاز رانی) سطح سمندر : سطح آب . (۷) کسی چیز کا اونچا کنارہ : کگر: حلقہ . (۸)زمین، سمندر وغیرہ کا حلقہ: زمین کا کنارہ .

**Rim : (v)** حلقہ یا گھیرا لگانا : کگر بنانا : حلقے یا کگر کا کام دینا: حاشیہ دار بنانا : مجوّف کرنا .

**Rim : (n)** [OE. 'Reoma'.] باریطون : غشاءِ شکم : غشائے مصلی : ماء الجنبی جھلی .

**Rim brake : (n)** (میکانیات) حلقہ بریک : گھیرا روک : حلقہ روک (پہیے میں) .

**Rim-fire : (a)** (کارتوس) جس کے کنارے کنارے حلقے کی صورت میں پھٹنے والا مادہ بھرا ہو : (بخلاف Centre-fire) (نیز وہ بندوق) جو ایسے کارتوس کے لئے بنی ہو .

**Rim lighting : (n)** پیچھے کی روشنی .

**Rim-lock / Rimlatch : (n)** دروازے کے سرے کو لگائی والا تالا .

**Rim of the belly : (n)** (تشریح) باریطون : غشاءِ شکم .

**Rima : (n)** [L.] (نباتیات ، حیوانیات) جھری : شگاف .

**Rima glottidis : (n)** (طب) شگاف مزماری .

**Rime : (n)** [L. 'Rithmus'.] دیکھو Rhyme (n) معنی نمبر ۱ .

**Rime : (n)** [OE. 'Hrim'.] (۱) (تعمیرات) سیڑھی کا ڈنڈا . (۲) (موسمیات) پالا : کہر . (۳) منجمد شبنم : حالت انجماد : سطح منجمد . (۴) سرد مہری . (۵) تہ : پرت : پپڑی : چھلکا .

**Hard rime :** سنگین پالا : سخت پالا .

**Soft rime :** نرم پالا .

**Rime : (v)** پالا پڑنا : کہر آلود ہونا : کہر سے بھرا ہوا ہونا .

**Rime : (v)** [OFr. 'Rimer'.] (۱) مقفّی شعر کہنا : شعر کہنا : قافیہ بنانا : نظم کہنا : نظم میں ادا کرنا . (۲) نثر کو نظم میں تبدیل کرنا : منظوم کرنا : قافیے کا استعمال کرنا : قافیے کے طور پر استعمال کرنا : آخر میں قافیے کا ہونا . (۳)(مجازاً) رضا مند ہونا : راضی ہونا .

**Rime : (n)** [L. 'Rima'.] شگاف : درز : دراڑ : سوراخ : چھید .

**Rime :** (خاص کر بول چال میں) Ream کا متبادل .

**Rimeless : (a)** (۱) بے قافیہ : بغیر قافیہ کا . (۲) بغیر کہر کا : بغیر پالا کا : صاف : غیر کہر آلود .

**Rimeletter : (n)** Alliterative verse کی کسی لائن کا وہ حرف جو ہر لفظ کے شروع میں ہوتا ہے : حرف قافیہ .

**Rimer : (n)** (۱) دیکھو Reamer . (۲) (اوزار) پیچ برما : روزن کُشا .

**Rimless : (a)** بے کگر : بے حلقے کا : بے حلقہ .

**Rimmed : (a)** حلقہ دار .

Rimmer : (n) (۱) حلقہ لگانے والا ۔ (۲) کگر لگانے والا ۔ (۳) دیکھو Reamer ۔

Rimose / Rimous : (a) [L. 'Rimosus' . f. 'Rima'.] شگاف دار : درز والا : چھید دار : (خصوصاً نباتیات) چاک چاک ۔

Rimosely : (adv.) شگاف کے طور پر ۔

Rimosity : (n) شگاف : سوراخ ہونے کی حالت ۔

Rimple : (n) [(M) LG. 'Rimpel'.] (۱) شکن : جھری ۔ (۲) ہلکی لہر : ہلکورا : لہر : لہردار سطح ۔

Rimple : (v) (۱) شکن پڑنا : جھریاں پڑنا ۔ (۲) ہلکورا اٹھنا : لہر اٹھنا ۔

Rimpled : (a) (۱) جھری دار : شکن دار : شکن والا : پر شکن : تہ دار ۔ (۲) لہر دار : ہلکورا والا ۔

Rimption : (n) [Origin Unkn.] کثرت : بہتات : افراط : زیادتی : وفور ۔

Rimula / Rimulae : (n) [L. dim of 'Rima'.] چھوٹا شگاف : چھوٹا سوراخ (جیسا دماغ یا حرام مغز میں ہے) ۔

Rimulose : (a) چھوٹے شگاف والا : چھوٹی درز والا ۔

Rimy : (a) ابر آلود : کہر آلود : پالا سے بھرا ہوا ۔

Rin : (خصوصاً اسکاتستانی) Run کا متبادل ۔

Rin : (n) [Jap.] جاپان کا ایک سکہ جو Sen کے دسویں حصے (۱/۱۰) کے برابر ہوتا ہے ۔

Rind : (n) [OE. 'Rind'.] (۱) (نباتیات) قشر : پوست : چھال : چھلکا (درخت وغیرہ کا) ۔ (۲) پپڑی (جو پنیر وغیرہ پر جم جاتی ہے) ۔ (۳) (مجازاً) سطح : ظاہری حالت : ظاہر : کسی چیز کا اوپری حصہ ۔ (۴) پھل ، سبزی وغیرہ کا چھلکا ۔ (۵) آدمی یا جانور کی کھال : چمڑا : چرم(بول چال) ۔

Rind : (v) چھال چھیلنا : چھلکا اتارنا : قشر نکالنا : پوست اتارنا (درخت وغیرہ سے) ۔

Rind : (n) [ME. 'Rynd'.] اوپری سنگ آسیا کو سہارا دینے والا لوہا ۔

Rind : (v) [ME. 'Renden'.] (برطانوی بول چال) دیکھو Render

Rind : (n) (برطانیہ : خصوصاً بول چال) کہر : پالا ۔

Rind-layer : (n) (نباتیات) چھال پرت ۔

Rinded : (a) پوست دار : قشر دار : مقشر ۔

Rinderpest : (n) [G. f. 'rinder'.] (بیطاری) گاؤ مرگی : سیتلا : بیل روگ : ایک مرض جو چوپایوں کو خصوصاً بیلوں کو ہو جاتا ہے : جانوروں کا طاعون : طاعون مویشی ۔

Rindle : (n) [OE. 'Rinnelle'.] چھوٹا برنا : چشمہ : موری : نالی ۔

Rindy : (a) پوست دار : چھلکے والا ۔

Ring : (n) [OE. 'Hring'.] (۱)انگوٹھی : چھلاً : انگشتری : خاتم ۔ (۲) حلقہ : گھیرا : قلابہ : کڑا : گردہ : کنڈا : (میکانیات) چوڑی : رنگ ۔ (۳) مہر ۔ (۴) دائرہ : کنڈلی : چکر : (نباتیات) حلقہ : چنبر : (علم النجوم)حلقۂ زحل ۔ (۵)(معاشیات) منڈلی (سرمایہ داروں کی) : تاجروں یا اہل سیاست کاحلقہ یا انجمن ۔ (۶) احاطہ : باڑا : منڈل ۔ (۷) چکر دار یاگول راستہ ۔ (۸) بالی : (کان کا زیور) بالا : گول یا حلقہ دار شے جو انگلی کے علاوہ کہیں اور پہنی جائے ۔ (۹) ایک قسم کا Gas-check جو توپ میں استعمال ہوتا ہے ۔ (۱۰) جہازوں کا ایک پیمانہ یا پہیے کی گول پٹی (=4 Shocks) ۔ (۱۱) رِم : حلقہ دار چیزوں کا کنارہ یا بیرونی حصہ (خصوصاً سکے یا پیسے کا) ۔ (۱۲) حلقہ دار چیز (مثلاً سکّہ وغیرہ ) ۔ (۱۳) (تشریح) دائرہ نما ساخت : (خصوصاً) جسم کا حلقہ نما جوڑ ۔ (۱۴) رنگ یا روشنی کا دائرہ یا گھیرا ۔ (۱۵) لوگوں کا دائرہ یا حلقہ : دائرہ میں رکھی ہوئی چیز ۔ (۱۶) کشتی وغیرہ کے لئے بنایاگیا گھیرا یا حلقہ : دائرہ نما مقام یا جگہ ۔ (۱۷) مکہ بازی میں مکہ بازوں کا حلقہ : مکہ بازی کے شائقین کا حلقہ ۔

The ring : مکہ بازی کے شائقین کا حلقہ ۔

To make a ring : کشتی وغیرہ کے لئے حلقہ بنانا ۔

To make rings round : (کسی سے) مقابلتاً تیزی سے چلنا یا کام کرنا ۔

To run at the ring / -ride- : ایسی گھوڑ دوڑ میں حصہ لینا جس میں گھوڑ سوار اپنے نیزے کی انی سے معدنی حلقے کو ستون سے اٹھا لے جانا چاہتے ہیں ۔

Ring : (n) [f. 'Ring (v)'] (۱) (گرجا کا) گجر : گھنٹا : گھنٹی ۔ (۲) گھنٹی کی آواز : جھنکار : جھنك : کھنك ۔ (۳) (نظم سنانے کی) آواز : گنگنانے کی آواز : گنگناہٹ : سکے کی

گونج : شیشے کی گمک (جس سے اس کی اصلیت جانچی جاتی ہے) ۔ (۳) گھنٹی بجانے کا عمل : وہ آواز جو گھنٹا بجانے سے نکلتی ہے : بجنے کی آواز ۔

**Ring : (v)** [f. 'Ring (n)'] (۱) (باز وغیرہ کا) منڈلانا : چکر کاٹتے ہوئے اڑنا ۔ (۲) (لومڑی کا شکاری کتوں کے آگے) چکر میں دوڑنا ۔ (۳) احاطہ کرنا : حلقے میں لانا : دائرہ بنانا؛ حلقہ بنانا ۔ (۴) (شکار یا مویشی کو) چاروں طرف سے گھیر کر ہانکنا : ہانکا کرنا ۔ (۵) انگوٹھی یا چھلاّ پہنانا ۔ (٦) ناک میں نتھنی ڈالنا : ناتھنا (بیل وغیرہ کو) : پاؤں میں بیڑی ڈالنا ۔ (۷) دیکھو Ring-bark ۔ (۸) پیاز، سیب وغیرہ کے لچھے تراشنا ۔ (۹) گھیر لینا؛ احاطہ کر لینا : دائرہ بنا لینا ۔ (۱۰) کسی چیز کو حلقہ جیسا رکھنا : (پرند کے) پاؤں میں پہچان کے لئے حلقہ یا چھلاّ ڈالنا ۔

**Ring : (v)** [OE. 'Hringan'.] (۱) بجنا : کھنکنا : زور سے آواز ہونا ۔ (۲) گونجنا (کسی مقام کا) : گونج جانا : صدا دینا : صدا آنا (کسی جگہ سے) : باز گشت ہونا ۔ (۳) سکوں کو پرکھنے کے لئے بجانا ۔ (۵) گھنٹا بجا کر اعلان کرنا ۔ (٦) گھنٹی بجنا یا بجانا : (کھانے وغیرہ کی) گھنٹی بجا کر بلانا ۔ (۷) گھنٹیاں بجا کر آنے یا جانے کا اعلان کرنا : استقبال یا رخصت کی گھنٹیاں بجانا ۔ (۸) (مجازاً) خاص کر (صحیح یا غلط) کردار کے لئے زور دینا ۔ (۹) (خدمت، عبادت یا کلیسا کے لئے) دعوت دینا : بلانا ۔ (۱۰) جھنجھنانا : جھنجھناہٹ پیدا کرنا : جھنکار پیدا کرنا : (مجازاً) بے چین ہونا: بے تاب ہونا ۔ (۱۱) گھنٹی بجا کر بلانا (عبادت کے لئے) : اس طرح خبر کرنا ۔ (۱۲) (نیز Down, in , up کے ساتھ) گھنٹی بجا کر (کسی کو) بلانا ۔ (۱۳) (تھیٹر کا پردہ) کھینچنے کا اشارہ کرنا : (تھیٹر میں) گھنٹی بجا کر پردہ گرانا یا اٹھانا ۔ (۱۴) ٹیلیفون کے ذریعہ گھنٹی بجا کر اشارہ دینا : ٹیلیفون پر بلانا : ٹیلیفون کرنا ۔ (۱۵)(کسی کے) کان کے پاس شور و غل کرنا : بلند آواز سے گنگنانا یا کہنا : زور سے چلانا ۔

**To Ring (all) in :** کام شروع کرنے سے پہلے آخری گھنٹی بجانا ۔

**To ring at door :** دستک دینا : (گھنٹی بجا کر) داخل ہونے کی اجازت چاہنا : گھنٹی بجا کر صاحب خانہ کو اپنی آمد کی اطلاع کرنا ۔

**To ring curtain up or down :** (تھیٹر میں) پردہ اٹھانا یا گرانا ۔

**To ring in one's ears/ -fancy / -heart :** برابر یاد آنا ۔

**To ring off :** ٹیلیفون کی گفتگو ختم کرنا ۔

**To ring the changes :** دیکھو Change (n)

**To ring the knell of :** خاتمے کا اعلان کرنا : موت کی گھنٹی بجانا ۔

**To ring true / -false :** (۱) سکے کا آواز سے کھرا یا کھوٹا معلوم کرنا ۔ (۲) جذبات کا سچا یا جھوٹا معلوم ہونا ۔

**To ring up :** (گفتگو کے لئے) ٹیلیفون پر بلانا : ٹیلیفون پر باتیں کرنا : ٹیلیفون کرنا ۔

**To ring up bell :** گرجا کے گھنٹے کو اوپر چڑھا کر بجانا ۔

**Ring :** (اسکاٹستان) Reign کا متبادل ۔

**Ring-a-lievo / Ring-a-alecio : (n)** دیکھو Relievo

**Ring and cleat : (n)** حلقہ اور کھونٹی ۔

**Ring armature : (n)** (برقیات ، علم النجوم) حلقوی ناظر ۔

**Ring armour : (n)** حلقوں سے بنی زرہ بکتر : دائرہ نما زرہ بکتر ۔

**Ring auger : (n)** حلقہ دار برما ۔

**Ring-bark : (v)** (۱) درخت کی چھال میں حلقہ کاٹنا (تاکہ درخت سوکھ جائے یا اس کی باڑھ رک جائے اور اس میں پھل آئیں) ۔ (۲) اس طرح درخت کو چھیلنا ۔

**Ring bird : (n)** دیکھو Reed bunting

**Ring black bird : (n)** ایک قسم کی چڑیا جو یورپی Black bird اور امریکی رابن سے مشابہ ہے : یہ سیاہ ہوتی ہے اور سینے پر سفید کنٹھا ہوتا ہے : کنٹھا دار ترغہ : حلقہ دار ترغہ ۔

**Ring bolt : (n)** (تعمیرات) کنڈے دار چٹخنی ۔

**Ring bone / Ringbone /Ring-bone : (n)** (۱) گھوڑے کے ٹخنے اور سم کے بیچ کی ہڈی پرکوئی استخوانی ساخت ۔ (۲)استخوانی زائدہ جو گھوڑے کے سم اور ٹخنے کے بیچ کی ہڈی پر ہو جاتا ہے جس سے وہ لنگڑانے لگتا ہے : گھوڑے کی بیماری : لنگ ۔

**Ring-boned : (a)** (گھوڑا) جو اس بیماری میں مبتلا ہو یا جس کے

سم اور ٹخنے کے بیچ کی ہڈی پر استخوانی زائدہ ہو : لنگڑا (گھوڑا) ۔

**Ring boot : (n)** حفاظت کے لئے گھوڑے کے ٹخنے پر لگایا ہوا ربر کا حلقہ ۔

**Ring bored : (a)** (بندوق کی نال) سوراخ کی ہوئی : حلقہ دار بنائی ہوئی ۔

**Ring bunting : (n)** دیکھو Reed bunting

**Ring canal : (n)** حلقہ دار نہر : دائرہ نما آب گذار ۔

**Ring cartilage : (n)** دیکھو Cricoid

**Ring circuit : (n)** (برقیات) حلقہ نما دور : رنگ سرکٹ : گول سرکٹ ۔

**Ring complex : (n)** (ارضیات) حلقہ پشتہ ۔

**Ring compound : (n)** (کیمیا) حلقوی مرکب ۔

**Ring course : (n)** (تعمیرات) گھیر ردا : حلقہ ردا ۔

**Ring counting : (n)** حلقہ شماری ۔

**Ring cowrie : (n)** (ایک قسم کی) کوڑی ۔

**Ring craft : (n)** مکا باز کی تدبیر میں ، چالیں ، حکمت عملی یا مہارت: مکاباز کا فن ۔

**Ring dance : (n)** حلقہ دار رقص : گول رقص : جھومر یا اس قسم کا لوک ناچ ۔

**Ring -dove : (n)** (۱) قمری : پنڈوک : فاختہ ۔ (۲) کنٹھے دار جنگلی فاختہ ۔

**Ring dropper : (n)** دھوکا باز : فریبی : عیار یا دغا باز شخص جو خود ہی انگوٹھی گرا کر یہ ظاہر کرتا ہے کہ اس نے پایا اور اس طرح لوگوں کو اسے خریدنے پر آمادہ کرتا ہے ۔

**Ring dyke : (n)** (ارضیات) حلقہ پشتہ ۔

**Ring farm : (n)** حلقہ دار کھیت یا فارم ۔

**Ring-fence : (n)** پورا احاطہ یا باڑا : زمین ، کھیت یا علاقے کا چہار سمتی گھیرا ۔

**Ring-fence : (v)** احاطہ کرنا : باڑ لگانا : زمین ، کھیت وغیرہ کو گھیرنا۔

**Ring-finger : (n)** (تشریح) بنصر : چھنگلیا کے پاس کی انگلی جس میں انگوٹھی پہنتے ہیں : انگشتِ انگشتری : ہاتھ کی تیسری انگلی خصوصاً بائیں ہاتھ کی ۔

**Ring-goal : (n)** ایک کھیل ، حلقے کا چوگان (جس میں لوہے کے ایک حلقے کو چوگان سے لڑھکا کر گول کی طرف لے جاتے ہیں) ۔

**Ring-hunt : (n)** آگ ہانکے کا شکار : شکار جس میں چاروں طرف آگ جلا کر جانوروں کو ایک مرکز کی طرف ہانکتے ہیں : ہانکا ۔

**Ring joint : (n)** دائرہ نما پائپ جوڑ ۔

**Ring lead : (n)** سرغنہ کی طور پر کام کرنا : سردستہ کے طور پر کام کرنا : انقلابیوں ، باغیوں ، شورشیوں وغیرہ کا سرغنہ ہونا ۔

**Ring leader : (n)** (۱) سرغنہ : باغیوں کے گروہ کا سردار : شورشیوں کا سردار ۔ (۲) سردستہ : سرحلقہ : رئیس فتنہ جویاں : انقلابیوں کا سردار یا رئیس ۔

**Ring lock : (n)** قفل رمزی : چکر کا تالا (جو کئی چکروں کو ملانے سے کھلتا ہے) ۔

**Ring mail : (n)** دیکھو Mail (n)

**Ring-man : (n)** (۱) (بول چال) دیکھو Ring-finger ۔ (۲) دیکھو Book maker ۔

**Ring master : (n)** (۱) سرکس کے تماشے کا منتظم : سرکس کا منیجر ۔ (۲)(سرکس میں) تربیت یافتہ گھوڑوں (یا دیگر جانوروں) تماشہ دکھانے والا : گھوڑوں کے کرتب دکھانے والے کا ہدایت کار ۔

**Ring muscle : (n)** دیکھو Orbicular muscle

**Ring-neck : (a)** (۱) جس کی گردن میں رنگ کا حلقہ ہو : طرہ دار : کنٹھے دار ۔ (۲) چڑیوں اور جانوروں کے ناموں کے ساتھ آتا ہے ۔

**Ring-necked : (a)** دیکھو Ring-neck

**Ring net : (n)** (۱) ٹوکرا جال ۔ (۲) جالی کا حلقہ ۔

**Ring off : (v)** (۱) (خصوصاً برطانیہ) ٹیلیفون پر گفتگو کا سلسلہ ختم کر دینا : ٹیلیفون کا ریسیور رکھ دینا یا لائن کاٹ دینا : ٹیلیفون کا سلسلہ منقطع کر دینا ۔ (۲) گفتگو

روک دینا : بات ختم کر دینا ۔

Ring of saturn : (n) (علم النجوم) حلقۂ زحل ۔

Ring-ouzel : (n) ایک پرند جو کلچڑی سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Ring parrakeet/ -parrot : (n) طوطیٔ طوقی ۔

Ring relievo : (n) دیکھو Relievo

Ring road : (n) سڑک جو شہر کے باہر سے گذرتی ہے اور جسے بائی پاس بھی کہتے ہیں : شکمی سڑک ۔

Ring-snake : (n) (۱) (حیوانیات) مارپٹہ دار : حلقہ دار سانپ : ایک بے ضرر یورپی سانپ ۔ (۲) ایک چھوٹا امریکی سانپ جس کی گردن کے گرد حلقہ ہوتا ہے ۔

Ring-stand : (n) ایک قسم کا حلقہ دار شکنجہ جو لیباریٹریز میں استعمال ہوتاہے : فلاسک گیر ۔

Ring stopper : (n) دیکھو Cathead-stopper

Ring-straked/ -streaked : (a) گول مخطط : حلقہ دار : حلقوی : (بائبل) جس کے جسم کے گرد رنگ کے حلقے ہوں : دائرہ نما خطوط والا : مدوّر دھاریوں والا ۔

Ring-tail/ Ringtail : (n) (۱) ایک قسم کی کتیا ۔ (۲) (حیوانیات) مادہ باز کبود : بچۂ باز کبود: مادۂ باز آبی ۔ (۳)(حیوانیات) گول دم موش ۔ (۴) تین سال تک کا سنہری عقاب ۔ (۵)ایک قسم کا چھوٹا جہاز ۔

Ring-tail/ Ringtail : (a) (۱) رنگ برنگی حلقہ دار دم والا ۔ (۲) مڑی ہوئی دم والا ۔

Ring tail eagle : (n) تین سال تک کا سنہری عقاب ۔

Ring-tailed : (a) دیکھو Ring-tail

Ring-tailed roarer : (n) ایک خیالی حیوان ۔

Ring taw : (n) گولیوں کا کھیل جو حلقہ بنا کر کھیلا جاتا ہے ۔

Ring thrush : (n) دیکھو Ring-ouzel

Ring time : (n) (شادی کی) انگوٹھی دینے یا انگوٹھی کا باہم تبادلہ کرنے کا وقت ۔

Ring-vessel : (n) (حیوانیات) حلقوی رگ ۔

Ring wall : (n) حلقوی دیوار : وہ دیوار جو چاروں طرف کو گھیرے ہوئے ہو : بھٹی کی اندرونی لائننگ ۔

Ring winding : (n) (برقیات ، انجینیئرنگ) حلقوی لپیٹ ۔

Ring work : (n) (۱) گول حصار : مدوّر خندق : گول دھس بندی ۔ (۲) حلقوی کام : دھات کے حلقوں ، چوڑیوں یا انگوٹھیوں سے ہونے والا کام ۔ (۳) گھونسا بازی ۔

Ring worm : (n) (طب) داد : قوبا : ایک قسم کی جلدی بیماری ۔

Ringed : (a) (۱) جو انگوٹھی پہنے ہوئے ہو : جس پر انگوٹھی سے حلقہ بنا ہوا ہو : جس پر یہ علامت ہو ۔ (۲) حلقہ دار : حلقہ وار : انگوٹھی ڈالی ہوئی (انگلی) : انگشتری نما ۔ (۳) عقد شدہ : عقد کردہ : (نیز) انگوٹھی پہنا کر شادی کیا ہوا: منگنی کیا ہوا ۔ (۴) دائرہ نما : حلقہ نما: حلقوی : چھلے دار ۔

Ringed seal : (n) سگ ماہی : دریائی بچھڑا (جس کے جسم پر حلقہ نما سفید دھبّا ہوتا ہے) ۔

Ringed snake : (n) دیکھو Ring snake

Ringent : (a) [L. 'Ringent, Ringere'.] (۱) (نباتیات) کشادہ دہن: دہن باز ۔ (۲) منہ پھیلائے ہوئے : ہنستا ہوا ۔

Ringer : (n) (۱) Quoits کھیل کا وہ حلقہ جو کھیل میں جا کر پڑتا ہے ۔ (۲) (کان کنی) سابر : سبل : رامی ۔ (۳) وہ جانور جو شکار کے وقت دائرے کی شکل میں دوڑے ۔

Ringer : (n) (۱) گھنٹی بجانے کا آلہ : گھنٹی بجانے والا : ناقوس زن ۔ (۲) حلقہ ساز : حلقہ زن : محاصرہ کنندہ ۔

Ringing engine : (n) (میکانیات) میخ ٹھونک مشین ۔

Ringless : (a) بے حلقہ : بے گھیر : بے انگوٹھی ۔

Ringlet : (n) (۱) چھوٹا حلقہ : چھوٹا چکر : حلقہ مانند نشان ۔ (۲)(تشریح) حلقۂ زلف: کاکل : طرہ : گھونگر : گھونگر یا لے بالوں کی لٹ ۔ (۳) رقص کنندگان کا حلقہ یا دائرہ۔ (۴) گھاس کا حلقہ جو ارد گرد کی گھاس سے مختلف رنگ کا ہوتا ہے اور جو خیال کیا جاتا ہے کہ پریوں کے ناچنے سے بن جاتا ہے ۔ (۵) تیتریوں کی مختلف قسمیں ۔

Ringlet : (v) دائرہ بنانا : حلقہ بنانا ۔

Ringlet(t)ed : (a) گھونگر والے : گھونگر دار (بال) .

Ringlet(t)ly : (a) گھونگر دار : گھونگر یا لے : حلقہ بناتے ہوئے (بال) .

Ringlike : (a) حلقہ نما : دائرہ مانند .

Ringmain : (n) (برقیات) حلقہ نما اصل دور .

Rings of tree : (n) حلقے یا چکر جو درخت کے تنے میں ہوتے ہیں .

Rings of water : (n) لہروں کے دائرے : حلقہ ہائے امواج .

Ringster : (n) (امریکا) حلقۂ سیاسی کا رکن : قیمت مقرر کرنے والی تنظیم یا حلقے کا ممبر .

Ringworm bush/ - cassia : (n) ایک قسم کی امریکی جھاڑی جس کی پتیوں کے عرق سے داد (کی بیماری) کا علاج کیا جاتا ہے .

Ringy : (a) حلقہ نما : دائرہ نما : انگشتری نما .

Rink : (n) [OFr. 'Renc'.] (۱) تختۂ برف : برف کا تختہ جس پر Carling کھیل کھیلا جاتا ہے . (۲) قدرتی یا مصنوعی برف کا تختہ : اسکیٹنگ کا فرش . (۳) برف کے اوپر کھیل : سابقہ : رقابت : حلقہ : دائرہ . (۴) (مجازاً) بہادر آدمی : جنگجو : شجاع .

Rink : (v) (۱) برف پر پھسلنا : اسکیٹنگ کرنا . (۲) محاصرہ کرنا : حلقہ کرنا : دور کرنا .

Rinker : (n) اسکیٹنگ کرنے والا .

Rinking : (n) اسکیٹنگ : برف پر پھسلنا .

Rinse/ Rinze/ Rince : (n) [f.'Rinse (v)'.] (۱) کھنگالنا : کھنگالنے کا عمل : (بول چال) دھونا : صاف کرنا صفائی : دھلائی . (۲) تطہیر : پاک کرنے کاعمل : غسل . (۳) بال کے لئے ہلکے رنگ کا محلول : اس محلول سے بال کو رنگنا .

Rinse/ Rince : (v) [Fr. 'Rincer'. of unkn origin.] (۱) دھونا : صاف کرنا : کھنگالنا : پانی ڈال کر اور ہلا کر صاف کرنا . (۲) کوئی سیال ڈالنا یا اس سے دھونا : گندگی دور کرنا . (۳) کپڑوں کو صاف پانی میں دھونا یا کھنگالنا . (۴) (شراب وغیرہ سے) کھانا : حلق سے اتارنا .(۵) (منہ ، ہاتھ) دھونا : صاف کرنا : کھنگال کر گندگی ہٹانا .

Rinsing : (n) کھنگالنے کا عمل : عمل تطہیر : صاف کرنے کا عمل : صفائی : دھلائی .

Rio : (n) [f. 'Rio', nickname for 'Rio de Janeiro'.] برازیلی قہوہ : برازیلی کافی .

Riot : (n) [OFr. 'Riote'.] (۱) آشوب : شورش : فتنہ : بلوا : غوغا : ہنگامہ : دنگا فساد : قتل و غارت گری : مار پیٹ : انقلاب : داد و بیداد . (۲) ہنسی : مذاق : عیش و طرب . (۳) عیاشی : بد چلنی : ہرزگی : بد مستی . (۴) رنگ رلیاں : عیش و طرب کا جلسہ : شراب و کباب کا جلسہ . (۵) زور و شور : ریل پیل : وفور : ہجوم . (۶) (شکار) اٹکل پچو سراغ پر جانا .

To hunt riot / -run- : (شکار کے لئے) اٹکل پچو سراغ پر جانا : شکاری کتوں کااٹکل پچو شکار پر دوڑنا : (مجازاً) انسان کا کھل کھیلنا .

To run riot : (مجازاً) آزادانہ اور دیوانہ وار حرکت کرنا : بلوہ کرنا : فتنہ و فساد برپا کرنا : بے قید کام کرنا : (مجازاً) (زبان اور تخیل کا) بے روک ٹوک چلنا .

Riot : (v) عیاشی کی زندگی بسر کرنا : عیش و نشاط میں وقت گذارنا . (۲) عیاشی میں عمر یا روپیہ برباد کرنا : رنگ رلیاں کرنا : دھما چوکڑی مچانا : گلچھرے اڑانا . (۳)دنگا فساد کرنا : بلوہ کرنا : آشوب کرنا : ہنگامہ کرنا : لوٹ مار کرنا : لوٹ مچانا : شورش کرنا : انقلاب بر پا کرنا . (۴)(شخص یا جائداد یا مال پر) حملہ کرنا: دھاوا بولنا : لوٹنا . (۵) طوفان مچانا : قتل و غارت گری کرنا : شور و شرابا کرنا .

Riot act : (n) قانون بلوہ (جس کے اعلان کے بعد اگر مجمع منتشر نہ ہو تو مجرم ہو جاتا ہے) : اگر بارہ یا زیادہ آدمی فساد و بلوہ کرنے کے لئے جمع ہوں اور اس قانون کو سننے کے بعد منتشر نہ ہوں تو سزا کے مستحق ہوں گے .

To Read the riot act : (۱) قانون بلوہ پڑھ کر سنانا . (۲) (مجازاً) شور و ہنگامہ کی ممانعت کرنا .

Rioter : (n) [AFr. 'Riotour'.] آشوب طلب : بلوہ کرنے والا : بلوائی : فسادی : فتنہ جو : بلوے میں شرکت کرنے والا : شورشی : انقلابی آدمی : بلوے کا مجرم .

Rioting : (n) بلوہ : فساد : لوٹ مار : ہنگامہ : غارت گری .

Riotous : (a) [OFr. 'Riot(e)'.] (۱) شورش : فتنہ جو : بلوا کرنے والا : بلوائی : فسادی : امن و امان کو خراب کرنے یا نقصان پہنچانے والا . (۲) ہرزہ : عیاش : عیش پرست . (۳) عیاشی کی : عیش پرستی کی : بدمستی کی :

عیاشانہ ۔

Riotously : (adv.) (۱) بلوے کے طور پر : فساد کے طور پر ۔ (۲) عیاشی سے : بد مستی سے : عیش پرستانہ : عیش پرستی کے ساتھ ۔

Riotousness : (n) عیاشی : عیش پرستی : بد مستی : خر مستی ۔

Rip : (n) [ON. 'Hrip'.] (بول چال) دوہری جڑی ہوئی ٹوکری (خصوصاً مچھلی رکھنے کی) : بٹی ہوئی ٹوکری ۔

Rip : (n) [f. Rip. (v).] (۱) چیر پھاڑ : خستہ جگری : دلی آزاری : ایذا رسانی : دریدگی : شگاف ۔ (۲) دیکھو Ripsaw ۔

Rip : (n) (۱) سمندر یادریا کی موج وار سطح : متموج سطح آب : وہ قطعۂ آب جو مخالف لہروں کے ملنے سے متموج یا متلاطم ہو جاتا ہے ۔ (۲) تموج جو کھردرے یا نا ہموار راستے سے گذرنے پر پیدا ہو جاتا ہے ۔

Rip : (n) [Perh. a letter form of Rep.] (۱) سڑیل گھوڑا : نکما گھوڑا : اسپ لاغر ۔ (۲) عیاش : تماش بینی : رند ۔ (۳) بیکار یا نکما شخص ۔ (۴) معمولی چیز یا شخص : بے احتیاط آدمی ۔

Rip : (v) [Origin obsc.] (۱) چاک کرنا : پھاڑنا : چیڑنا : ادھیڑنا ۔ (۲) کھونچا لگانا : پارہ کرنا ۔ (۳) (آرے وغیرہ سے) چیرنا ۔ (۴) (چھت) کھول دینا : کھپڑے ، سلیٹ وغیرہ اتار لینا ۔ (۵) چیر کر شگاف ڈالنا ۔ (۶) (زخم کو) تازہ کرنا : ہرا کرنا : (رنج کو) تازہ کرنا : پھر سے (جھگڑا) چھیڑنا : گڑے مردے اکھاڑنا : شور و ہنگامہ کر کے کہنا ۔ (۷) پھٹ جانا : شق ہو جانا : جدا ہو نا : ٹکڑے ہو جانا ۔ (۸) تیز چلنا : دوڑنا : بے دھڑک تنہا دوڑنا ۔ (۹) حملہ کرنا ۔ (۱۰) (بول چال) سخت الفاظ استعمال کرنا : سخت زبان استعمال کرنا : قسم کھا کر کہنا : حلف اٹھا کر کہنا : حلف لینا ۔ (۱۱) غصے سے پھٹ پڑنا : غضبناک ہونا : غصے سے برس پڑنا ۔

Let her rip : بے دھڑک دوڑنے دو : تیز چلاؤ (گاڑی وغیرہ کو) ۔

To rip off : (۱) (کسی کو) دھوکا دینا : فریب دینا : کام نکالنا ۔ (۲) (کوئی چیز) چرانا : چوری کرنا : دھوکے یا چوری سے کوئی چیز اڑا لینا ۔

Rip-cord : (n) طناب جو پیراشوٹ کو کھولنے کے لئے کھینچی جاتی ہے ۔

Rip current : (n) تیز دھارا ۔

Rip-off : (n) فریب دہی : جعل سازی : دھوکا دہی : فائدہ اٹھانے کا عمل ۔

Rip-rap : (n) [f. 'Rap (n)'.] (انجینیئرنگ ، امریکا) سنگریز : سنگریزی بنیاد ۔

Rip-rap : (v) سنگریزی بنیاد ڈالنا : پتھر سے بنیاد کو مضبوط کرنا ۔

Rip-rapping : (n) سنگریزی دیوار یا بنیاد ۔

Rip-roaring : (a) (۱) (عامیانہ) پر زور دنگا فساد : بہت زیادہ شور ہنگامہ ۔ (۲) بہت زیادہ بلوہ کرنے والا : بہت زیادہ فسادی ۔ (۳) بہت زیادہ عیاشی کرنے والا ۔

Rip-roarious : (a) دیکھو Rip-raoring

Rip-saw : (n) چیر آرا ۔

Rip-saw : (v) چیر آرا سے کاٹنا ۔

Riparial : (a) [f. L.'Riparius'.] (۱) ساحلی : ساحل کا : لب آب کا ۔ (۲) (حیوانیات) دریا کنارہ باش : تالاب یا جھرنے کے کنارے رہنے والا ۔

Riparian : (a) [f. as prec.] (۱) لب آب کا : ساحلی : ساحل کا : دریا کناری : دریائی ۔ (۲) (نباتیات ، حیوانیات) دریا کنارہ باش ۔

Riparian : (n) (۱) ساکن دریا کنار : ساحل دریا پر رہنے والا ۔ (۲) ساحل کا مالک : ساحل کی زمین کا مالک ۔

Riparian forest : (n) (نباتیات) دریائی جنگل : بیلا ۔

Riparian right : (n) دریائی اختیار : اختیار ساحل ۔

Riparious : (a) (نباتیات) دریا کنار (پودا) ۔

Ripe : (a) [OE. 'Ripe'.] (۱) پھل ، اناج وغیرہ) پکا : تیار : پختہ : کھانے کے لئے تیار یا بیج کے لئے تیار : قابل استفادہ ۔ (۲) پختہ پھلوں جیسا ۔ (۳) (پرند و جانور) پوری طرح تیار (ذبح کرنے اور کھانے کے لئے) : تیار (جانور) ۔ (۴) بالغ : پختہ کار : رسیدہ : جس کی جسمانی و ذہنی نشو و نما مکمل ہو چکی ہو : بالیدہ : بزرگ شدہ : کبیر : حاضر ۔ (۵) (مچھلی) تیار (انڈا دینے کے لئے) ۔ (۶) (شراب) پکی : ٹھیک چاشنی کی : رسیدہ ۔ (۷) مست : آپے سے باہر : بے خود ۔ (۸) کامل : قابل : آمادہ : مستعد ۔

Soon ripe soon rotten : جو جلدی پکتا ہے وہ جلدی سڑتا ہے ۔

Ripe : (v) [OE. 'Ripian'.] (۱) (شعر و شاعری) پختہ ہونا؛ بڑھنا؛ تیار ہونا ۔ (۲) بالغ ہونا؛ پختہ کار ہونا ۔ (۳) پختہ بنانا؛ تیار کرنا ۔

Ripe age : (n) پکّی عمر؛ بڑھاپے کی شروعات کا زمانہ ۔

Ripe beauty : (n) حسن پختہ کار (ادھیڑ عورت کا) ۔

Ripe lips : (n) بھرے بھرے سرخ ہونٹ ۔

Ripely : (adv.) پختہ کاری سے ۔

Ripen : (v) (۱) پختہ ہونا؛ پکنا؛ تیار ہونا ۔ (۲) (مجازاً) پختہ کار ہونا؛ مکمل ہونا ۔ (۳) (طب) پھوڑے وغیرہ کا پکنا؛ پھوڑے کو پکانا ۔ (۳) تیار کرنا؛ استعمال کے لائق بنانا؛ پکانا ۔

Ripener : (n) (۱) پختگی کے لائق بنانے والا؛ پختہ بنانے والا؛ پکانے والا ۔ (۲) پکنے والا؛ تیار ہونے والا ۔

Ripeness : (n) پختگی؛ پختہ کاری؛ پکا ہونا ۔

Ripening : (n) (نباتیات) پختگی؛ پکنا ۔

Ripgut/ Ripgut grass : (n) ایک قسم کی پرخس و خاشاک اور تکلیف دہ یورپی گھاس ۔

Ripicolous : (a) دیکھو Riparian (a)

Ripidolite : (n) [Gr. 'Ripidolith'.] (کان کنی) کلورائٹ سے مشابہ ایک سبز معدن ۔

Ripienist : (n) اضافی ساز بجانے والا یا اس کا ماہر ۔

Ripieno : (a) [It. f. 'Ri- + pieno'.] اضافی؛ تکمیلی؛ تتمے کا ۔

Ripieno : (n) (۱) اضافی ساز بجانے والا؛ اضافی ساز؛ ایک قسم کی موسیقی ۔ (۲) زائد، فالتو موسیقی ۔

Riposte/ Ripost/ Repost : (n) [It. 'Reposta'.] (۱) (شمشیر بازی) وہ ہاتھ جو حریف کے وار کے جواب میں فوراً لگایا جائے؛ جوابی وار؛ رد حملہ؛ انتقامی حملہ ۔ (۲) رد جواب؛ ترکی بہ ترکی جواب؛ دندان شکن جواب؛ الزامی جواب ۔

Riposte / Ripost/ Repost : (v) (۱) ترکی بہ ترکی جواب دینا؛ دندان شکن جواب دینا؛ بدلہ لینا؛ بدلہ چکانا ۔ (۲) الٹ کر الزام لگانا؛ الزامی جواب دینا ۔ (۳) وار کے جواب میں فوراً وار کرنا؛ حملے کے جواب میں حملہ کرنا؛ جوابی حملہ کرنا؛ رد حملہ کرنا؛ جواب دینا ۔

Ripper : (n) (۱) پھاڑنے والا؛ چیرنے والا؛ (میکانیات) پارہ کنندہ ۔ (۲) چھت کو کھولنے کا اوزار ۔ (۳) چیر آرہ؛ ایک طرح کا آرہ ۔ (۳) (عامیانہ) اعلیٰ درجے کا شخص؛ اعلیٰ درجے کی چیز ۔ (۵) مچھلی صاف کرنے والی جماعت کا رکن (جو مچھلی کے پیٹ سے آلائشوں کو نکالتی ھے) ۔ (۶) دیکھو Ripsaw ۔ (۷) پاگل آدمی؛ چھری مار ۔

Rippet / Rippit : (n) [Origin unkn.] شور ہنگامہ؛ شور غل؛ بھاگ دوڑ؛ لی لی؛ اضطراری حرکتیں ۔

Rippier/ Ripier : (n) (تاریخ) مچھلی بیچنے والا؛ مچھیرا؛ ماہی فروش؛ مچھلی فروش؛ ماہی گیر ۔

Ripping : (a) (۱) پھاڑنے والا؛ (مجازاً) کاٹنے والا؛ کھونچا ۔ (۲) (عامیانہ) خوب؛ عمدہ؛ مزے کا؛ پر لطف؛ اعلیٰ درجے کا ۔

Rippingly : (adv.) بڑے مزے سے؛ بڑے لطف سے؛ بہت عمدہ طریقے سے ۔

Ripping saw : (n) چیر آرا ۔

Ripple : (n) [Du. 'Repel '.] سنئی کے بیج صاف کرنے کا کنگھا؛ سن شانہ ۔

Ripple : (n) (۱) ہلکورا؛ ہلکی لہر؛ موج صغیر ۔ (۲) (امریکا) کم گہرا؛ ندی میں پایاب پانی کا حصہ ۔ (۳) ترنگ ۔ (۳) (بال، فیتے وغیرہ) لہر؛ لہر دار سطح یا ابھری ہوئی جگہ ۔ (۵) ہلکی آواز جس میں اتار چڑھاؤ ہو؛ لہر دار آواز ۔ (۶) دیکھو Riffle (n) ۔ (۷) (برقیات، انجینیئرنگ) رِپل؛ لہراؤ ۔

Ripple : (v) [ME. 'Ripelen'.] (۱) کنگھی سے سنئی کے بیج صاف کرنا ۔ (۲) بیج نکالنا؛ بیج ہٹانا ۔

Ripple : (v) (۱) لہری پیدا کرنا؛ تموّج پیدا کرنا یا ہونا (سطح آب پر)؛ پانی پر ہلکی ہلکی موجوں کا اٹھنا ۔ (۲) آہستہ آہستہ کھرچنا؛ چھیلنا؛ نوچنا؛ چھلنا؛ خراش لگنا ۔ (۲) آہستہ آہستہ (زمین کا) پھٹنا ۔

Ripple : (v) [Origin unkn.] (۱) ہلکورے اٹھنا؛ ہلکورے پیدا کرنا ۔ (۲) لہر دار آواز آنا ۔ (۳) لہر میں بہنا؛ ترنگ میں بہنا ۔ (۳) (سطح آب پر) تموّج پیدا کرنا ۔ (۵) معمولی طور پر غصہ ہونا؛ ہلکے طور پر ہیجان پیدا کرنا ۔ (۶) متحرک ہونا؛ حرکت میں آنا؛ لہر پیدا کرنا ۔

Ripple-cloth : (n) ایک قسم کا ملائم، لہردار اونی کپڑا ۔

**Ripple-grass : (n)** (اسکاتستانی ، امریکا) ایك قسم کا کیلا ۔

**Ripple mark : (n)** (خصوصاً ارضیات) لہر دار سطح یا ابھری ہوئی جگہ ۔

**Ripple marked : (a)** لہردار سطح والا

**Rippleless : (a)** مسطح : شفاف (پانی کی طرح) : بغیر لہر کے : غیر متموج : ساکن : پر سکوت ۔

**Ripplet : (n)** لہر چہ : موج خفیف : چھوٹی لہر : ہلکورا ۔

**Ripplingly : (adv.)** لہردار طور پر : توج کے ساتھ : ہلکورے کھاتے ہوئے : متموج طور پر : ہلکورے لیتے ہوئے ۔

**Ripply : (a)** لہر دار : ہلکورے دار : تموج آمیز ۔

**Ripstone : (n)** Ribstone کی غلط شکل ۔

**Ripuarian : (a)** [med. L. 'Ripuarius'.] (۱) رپوری (قدیم فرانك نسل کی اس شاخ سے متعلق جو دریائے رائن کے کنارے میوز اور موزل کے کنارے رہتی تھی) ۔ (۲) رپوری قوم کے قانون سے متعلق ۔

**Ripuarian : (n)** رپوری فرانك ۔

**Ripuraian law : (n)** رپوری قوم کا قانون ۔

**Ripuary : (a)** رپوری قوم کے قانون کا یا اس سے متعلق ۔

**Ripvan winkle : (n)** دقیانوسی خیالات کا شخص : وہ شخص جس کی معلومات بہت پرانی ہوں : فرسودہ معلومات کا شخص : وہ شخص جو جدید اور حال کے حالات سے واقف نہ ہو ۔

**Risaldar : (n)** [Per.' Risaldar'.] اینگلو انڈین فوج کے رسالے کا کمانڈر : رسالہ دار ۔

**Rise : (n)** [f. the v.] (۱) طلوع : نکلنا (سورج وغیرہ کا) : نکلنے کی صلاحیت : صلاحیت ارتفاع ۔ (۲) ارتفاع : بلندی : چڑھائی : ٹیلہ : پہاڑی ۔ (۳) ترقی : بڑھنا : عروج : فروغ : صعود ۔ (۴) بڑھنا یا چڑھنا : (تنخواہ ، اجرت ، قیمت وغیرہ میں) اضافہ : زیادتی : افزونی : پیش رفت : افزائش : افزود ۔ (۵) مچھلی کا اٹھنا یا سطح آب پر آنا ۔ (۶) سیڑھی ، محراب وغیرہ کی بلندی: زینے کی دو سیڑھیوں کے درمیان کھڑا تختہ : اوٹے کی اونچائی ۔ (۷)آغاز : ابتدا ۔ (۸) (موسیقی) بلند سُر ۔ (۹)(سمعیات) اٹھان : (سیاسیات) ترقی : صعود ۔ (۱۰)(ارضیات) طغیانی : ارتفاع : ٹیلہ ۔ (۱۱) سر چشمہ : منبع : منشاء : طغیان ۔ (۱۲) پیش روی : سر زنی: پیدائش : ظہور ۔ (۱۳) (امریکا) اضافہ حقوق ۔ (۱۴) نشر : موت کے بعد زندہ ہونے کی حالت : نیند کی حالت سے اٹھنے کا عمل ۔ (۱۵) آگے قدم بڑھانے والا : قدم کا اٹھنا ۔ (۱٦) رقم میں اضافہ: زیادتی : بڑھوتری : (بول چال) مزدوری یا تنخواہ میں اضافہ ۔ (۱۷) خبر پانے یا ہونے کا عمل : اطلاع ۔

**Asks for a rise :** مزدوری یا اجرت میں اضافہ چاہتا ہے۔

**On the rise :** اضافہ ہونا : بڑھنا : مہنگا ہونا : قیمتی ہونا : روبہ اضافہ ۔

**To get a rise out of (person) / -have-/ -take- :** چھیڑ کر غصہ دلانا یا کسی اور کمزوری کو ظاہر کرنا : مذاق اڑانا۔

**To give rise to :** ضمنی سبب ہونا : فوری یا وقتی سبب ہونا : تقریب ہونا : بہانہ ہونا ۔

**Rise : (v)** [OE. 'Risan'.] (۱) اٹھنا : اٹھ کر کھڑا ہو جانا : بیدار ہونا : جاگنا : اٹھ بیٹھنا : قیام کرنا ۔ (۲) برخاست ہونا : اٹھ جانا : اوپر جانا یا آنا : اٹھایا جانا : بلند کیا جانا ۔ (۲)سیدھا ہو جانا : کھڑا ہو جانا : اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا : سیدھی حالت میں کھڑا ہونا ۔ (۳) جی اٹھنا : بشاش ہونا : دوبارہ زندگی ملنا : وجود میں آنا : کھل اٹھنا ۔ (۵) شورش کرنا : بغاوت کرنا: طغیانی کرنا: سرکشی کرنا : ہتھیار اٹھا لینا ۔ (٦) طلوع ہونا : نکلنا : بلند ہونا : چڑھنا : اونچا ہونا : صعود کرنا ۔ (۷) اڑنا : پرواز کرنا ۔ (۸) بڑھنا : چڑھنا : اضافہ ہونا : زیادہ ہونا ۔ (۹) ابھرنا : ابھرنا : نمودار ہونا : باہر آنا ۔ (۱۰)قوت یا زور بڑھانا : ترقی کرنا: قسمت ور ہونا : بلند ہونا : بلند اقبال ہونا : ترقی دینا (عہدے میں) : بڑھانا (مشاہرہ) ۔ (۱۱) موقع کے مناسب ہمت دکھانا ۔ (۱۲) شروع ہونا : پیدا ہونا: ابھرنا : وجود میں آنا : دریا کا نکلنا (منبع سے) : آغاز کرنا : ایجاد کرنا ۔ (۱۳) اٹھ کھڑا ہونا : برپا ہونا (جھگڑا ، فساد وغیرہ کا) ۔ (۱۴) اٹھانا : اٹھتے یا اڑتے ہوئے دیکھنا (مچھلی یا پرند کو) ۔ (۱۵) پورا ہونا : اختتام پذیر ہونا ۔ (۱٦)(جانور وغیرہ کا) احاطے یا باڑے وغیرہ سے باہر آنا : نکلنا ۔ (۱۷) (گھوڑا وغیرہ) پچھلے پاؤں پر سیدھا کھڑا ہونا : الف ہونا ۔ (۱۸) (بال وغیرہ) سیدھا ہونا : کھڑا ہونا : (نیز)جھکی ہوئی چیز کا کھڑا ہونا ۔ (۱۹)(مجازاً) گناہوں کی تلافی کرنا : اخلاقی گراوٹ کا ختم ہو جانا ۔ (۲۰) (فوج) کیمپ توڑ دینا : محاصرہ ختم کر دینا : محاصرہ اٹھالینا ۔ (۲۱) (اسمبلی وغیرہ کو) ملتوی کر دینا (خصوصاً فرصت یا وقفہ کے لئے) ۔ (۲۲)(دھواں ، بھاپ وغیرہ کا) بڑھنا : سیلاب وغیرہ کا بڑھنا : چڑھنا : تیز ہونا (ہوا کا) ۔ (۲۳) نقطۂ عروج

پر پہنچ جانا (تھرمامیٹر یا بیرومیٹر میں) : (سیال کا) جوش مارنا ۔ (۲۵) زیادہ خوش و خرم ہونا : مسرور ہونا ۔ (۲۶)(کھانے یا کسی اور چیز سے) کراہت ہونا : کراہت کے ساتھ واپس کر دینا : گھن آنا : نفرت ہونا: جی متلانا : متلی ہونا ۔ (۲۷) سطح آب یا سطح زمین پر آنا : (مچھلی کا) خشکی پر آنا ۔ (۲۸) بلندی کو پہنچ جانا: جوش و خروش کا اٹھنا ۔ (۲۹) سماج میں اوپر اٹھنا یا بلند مرتبہ ہونا : رتبہ و منزلت یا عہدے میں آگے ہونا ۔ (۳۰) رقم ، تعداد وغیرہ میں اضافہ ہونا : بڑھنا ۔ (۳۱) مہنگا ہونا : قدر و قیمت میں بڑھنا : (قیمت میں) اضافہ ہونا : چڑھنا : بڑھنا : تیز ہونا ۔ (۳۲)(موسیقی) سُر میں اضافہ ہونا : سر کا بڑھنا یا بڑھانا : سر کا تیز ہونا یا کرنا : سر کا بلند ہونا یا کرنا ۔ (۳۳) زیادہ طاقتور ہونا : قوت میں اضافہ کرنا ۔ (۳۴) حاضر ہونا : پیدا ہونا : نمودار ہونا : (کسی شخص یا خاندان سے) پیدا ہونا : وجود میں آنا : نکلنا ۔ (۳۵) (درخت وغیرہ کا) بڑھنا : نکلنا ۔ (۳۶) (چھالا ، آبلہ) جلد پر نمایاں ہونا : ظاہر ہونا ۔ (۳۷) (ہوا کا) چلنا : بہنا : ہوا کا زور سے چلنا : ہوا میں شدت ہونا. (۳۸) آواز کا زور سے ہونا : کان کے پاس چلّانا ۔ (۳۹) (افواہ یا خبر کا) پھیلنا ۔ (۴۰) نگاہ یا خیال کے سامنے آنا ۔ (۴۱) اوپر ہونا : (پہاڑ کی) چوٹی پر پہنچنا : فتح کرنا (خصوصاً امریکا) ۔

**Blisters rise :** پھوڑے نکل آتے ہیں ۔

**Bread will not rise :** روٹی کا خمیر نہیں اٹھے گا

**Fish rises :** مچھلی اٹھتی ہے (سطح آب پر چارے کے لئے آتی ہے) ۔

**Gorge rises :** غصہ آتا ہے : خون کھولتا ہے ۔

**Her colour rose :** اس کا رنگ نکھر آیا ۔

**Horse rises to a fence :** گھوڑا ٹٹّی کودتا ہے ۔

**My whole soul rises against it :** مجھ سے یہ کسی طرح برداشت نہیں ہوتا ۔

**Spirit rises :** طبیعت بشاش ہوتی ہے ۔

**Stomach rises :** گھن آتی ہے : نفرت ہوتی ہے ۔

**The rising generation :** نئی پود : نئی نسل : نئی پیڑھی ۔

**To rise above petty jeslousies :** تنگ ظرفی کے رشک و حسد سے بالا تر ہونا ۔

**To rise ship :** دور سے جہاز کو سطح آب پر آہستہ آہستہ اٹھتے ہوئے دیکھنا ۔

**Rise : (n)** (خصوصاً بول چال) Rice کا متبادل ۔

**Rise of temperature : (n)** (طبیعیات) تپش کا اضافہ ۔

**Risen : (a)** اٹھنے والا : کھڑا ہو جانے والا : قابل ایستادگی ۔

**Riser : (n)** (۱) اٹھنے والا (خصوصاً بستر سے) : بیدار ہونے والا : جاگنے والا ۔ (۲) چارا کے ذریعہ پھنس جانے والی مچھلی ۔ (۳) سیڑھی کے ڈنڈے کا اوپری حصہ ۔ (۴) (کان کنی) طبقۂ زمین کے سلسلے کا رخنہ ۔ (۵) (تعمیرات) رافعہ : ایک مشین جس سے سامان وغیرہ اوپر لے جاتے ہیں : بلند کنندہ ۔ (۶) برقی وصل یا پانی کا پائپ جو مکان کی ایک منزل سے دوسری منزل میں گزرتا ہو ۔ (۷)باغی: سرکش ۔ (۸) دیکھو Feedhead ۔ (۹) سحر خیز : زود خیز ۔ (۱۰) سوراخ یا ہوا کش ۔

**Risibility : (n)** (۱) ہنسنے کا مادّہ : ہنسی ۔ (۲) ہنسی مذاق : ہنسی دل لگی : رنگ رلیاں : عیش و نشاط ۔

**Risible : (a)** [late L. 'Risibilis'.] (۱) ہنسنے والا : ہنسنے کی خاصیت رکھنے والا : ہنسنے کا میلان رکھنے والا ۔ (۲)قابل ہنسی : خندہ آور : مضحک : لائق استہزا ۔ (۳) ہنسی کا یا اس سے متعلق ۔ (۴) مضحکہ خیز : مستحق حقارت : قابل تضحیک ۔

**Risible : (n)** (جمع) قابل تضحیک : صلاحیتں : مضحکہ خیز پہلو ۔

**Rising : (a)** (۱)بیدار ہونے والا : اٹھنے والا: نکلنے والا : طلوع ہونے والا ۔ (۲) اوپر کی طرف ڈھلواں : اوپر اٹھایا ہوا ۔ (۳)چڑھنے والا : بلند ہونے والا : رافع ۔ (۴) (سیلاب ، پانی، طوفان) بڑھنے والا : چڑھنے والا : اونچائی میں بڑھنے والا ۔ (۵) طاقت ، زور وغیرہ میں بڑھنے والا ۔ (۶) با اثر : با صلاحیت : تیز : ہوشیار : آگے نکلنے والا : ترقی کرنے والا : قسمت ور : بلند طالع : بڑھنے والا ۔ (۷)طالع : بر خیزندہ ۔ (۸) شور کرنے والا : طوفان اٹھانے والا ۔ (۹) انتہائی کمال والا : منتہائی کمال تک پہنچنے والا ۔

**Rising : (n)** (۱) اٹھنا : بڑھنا : چڑھنا : اٹھان : ارتقا : بلندی : ارتفاع ۔ (۲)(فلکیات)طلوع : (علم النجوم) طالع ۔ (۳) قیامت : نشر : باز خاست : پھر سے اٹھنا : دوبارہ زندہ ہونا ۔ (۴) بغاوت : سرکشی ۔ (۵) (طب) پھوڑا : پھنسی ۔

**Rising : (adv.)** (۱) (نقابت) اڑنے کے لئے تیار : ڈینا پھڑ پھڑاتے ہوئے ۔ (۲) (گھوڑے ، آدمی وغیرہ) رسائی کے قریب : تقریباً:

قریب قریب ۔ (۳) (امریکا) زیادتی سے ؛ اوپر کی طرف ۔ (۴) زیادہ سے زیادہ ؛ پورا کا پورا ۔

**Rising again : (n)** حشر ؛ نشر ؛ قیامت ؛ باز خاست ۔

**Rising and setting : (n)** طلوع وغروب ۔

**Rising dipthong : (n)** دوہرا حرف علت جس میں دوسرے حرف پر زور ہو ۔

**Rising from the dead : (n)** دوبارہ اٹھنا ؛ مر کر زندہ ہونا ؛ قیامت ؛ حشر ؛ نشر ۔

**Rising front : (n)** (فوٹوگرافی) کیمرے کا اگلا حصہ جو اونچا ہو سکتا ہے ۔

**Rising generation : (n)** نئی نسل ؛ نئی پود ؛ نئی پیڑھی ۔

**Rising main : (n)** پمپ کا عمودی پائپ ۔

**Rising rhythm : (n)** وہ آہنگ جس میں ہر رکن کی آخری ہجا پر زور دیا جاتا ہے ۔

**Rising rod : (n)** کورنش اسٹیم انجن کا ایک حصہ ۔

**Risk : (n) [Fr.'Risque'.]** (۱) خطرہ ؛ جوکھم ؛ خوف بیم؛ ضرر ؛ زیاں ۔ (۲) مخاطرہ ؛ حادثہ ؛ اتفاقی واقعہ ۔ (۳) احتمال ضرر ؛ احتمال خطرہ ؛ خطراتی عنصر ۔ (۴) معاشی نقصان کا خطرہ (خصوصاً بیمہ شدہ جائداد یا سامان میں) ۔ (۵) اتفاقی کمی پورا کرنے کے لئے خزانچی کو الاؤنس ؛ زر خطرہ ؛ زر تلافی ۔

At owner's risk : مالک کی ذمہ داری پر ۔

At risk : خطرہ میں ۔

To run a risk / -the- : جوکھم میں پڑنا ؛ خطرے میں پڑنا ۔

**Risk : (v) [Fr.'Risquer'.]** (۱) خطرہ میں ڈالنا ؛ جوکھم میں ڈالنا ۔ (۲) خطرے میں پڑنا ؛ خطرہ مول لینا ؛ جوکھم مول لینا ۔ (۳) (جی کڑا کر کے) گزرنا ؛ (کسی بات کا) خطرہ برداشت کرنا ؛ جان پر کھیل جانا ۔

**Risk : (v)** (اسکاٹستانی) کرخت آواز نکالنا ؛ زور دار آواز پیدا کرنا ؛ زور سے بولنا ۔

**Risk capital : (n)** زر خطرہ ؛ زر جوکھم ۔

**Risk charges : (n)** مطالبات خطرہ ۔

**Risk money : (n)** زر خطرہ ؛ زر تلافی (جو خزانچی کو اتفاقی کمی پوری کرنے کے لئے دیا جاتا ہے) ۔

**Risk premium : (n)** اصل زر بیمہ ۔

**Risker : (n)** خطرہ لینے والا ؛ (جان) جوکھم میں ڈالنے والا ۔

**Riskful : (a)** اندیشہ ناک ؛ پر خطر؛ ضرر دار ؛ پر ضرر ؛ خطرناک ؛ جوکھم کا ؛ پراز بیم ۔

**Riskily : (adv.)** خطر ناک طور پر ؛پر خطر طور پر ۔

**Riskiness : (n)** خطرناکی ؛ پر خطر ہونا ؛ خطر ناک ہونے کی حالت ۔

**Riskless : (a)** بے خطر ؛ بغیر جوکھم کے ؛ خطرے سے باہر یا خالی ؛ بے خوف و خطر ۔

**Risky : (a)** (۱) پر خطر ؛ خطرناک ؛ جوکھم سے بھرا ۔ (۲) بد نما؛ ناموزوں ۔ (۳) کسی قدر خلاف تہذیب ؛کسی قدر فحش۔

**Risorgimento : (n) [It.]** (تاریخ) نشاۃ الثانیہ ؛ دور احیاء ۔

**Risotto : (n) [It.]** ایک قسم کا سالن جو چوزے، چاول اور پیاز سے تیار کیا جاتا ہے ۔

**Risp : (v) [Me. 'Rispen'.]** (۱) کھرچنا ؛ چھیلنا ؛ نوچنا ؛ خراش لگانا ؛ کھرونچا مارنا ؛ ناخن مارنا ؛ پنجہ مارنا ۔ (۲)اوپر ہی اوپر عمل کرنا ؛ تہ تک نہ پہنچنا ۔ (۳)کھجانا (خار پشت وغیرہ سے)؛ سر کھجانا (پریشانی کی حالت میں) ۔ (۴)حروف یا تصویر بنانا (سطح پر) ۔ (۵) کھودنا (چھیل کر) ۔ (۶)کریدنا ۔ (۷)قلم زد کرنا (الفاظ وغیرہ کا) ؛ پنسل سے مٹا دینا ۔ (۸) خارج کر دینا (گھڑ دوڑ کی فہرست سے گھوڑے یا شخص کا نام) ۔ (۹) نکال لینا یا خارج کر لینا (گھوڑے یا امید وار کا نام) ۔ (۱۰) گھسیٹ لکھنا ۔ (۱۱) اکٹھا کرنا؛ جمع کرنا ؛ جز رسی یا مشکل سے روپیہ پیسہ جمع کرنا ۔ (۱۲) (پرندوں یا جانوروں کا) پنجے سے زمین کھودنا ۔ (۱۳) مشکل سے گزارہ کرنا ۔ (۱۴) روپیہ کمانے کے لئے جد و جہدکرنا ۔ (۱۵)(امریکی سیاست) پارٹی ٹکٹ سے امیدوار کا نام خارج کر دینا ۔ (۱۶) مقابلے سے ہٹ جانا ۔ (۱۷) (مزاحاً) قبول کی ہوئی دعوت کو نامنظور کر دینا ۔

**Risp : (n) [Origin unkn.]** (بول چال خصوصاً انگلینڈ) پودے کا ڈنٹھل ۔

Risque : (a) [Fr. 'Risquer'.] کسی قدر فحش یا خلاف تہذیب ۔

Rissaldar : (n) Risaldar کا مترادف ۔

Rissole : (n) [Fr. 'Rissole'.] مچھلی یا گوشت کا تلا ہوا کوفتہ ۔

Rissom : (n) [ME. 'Risom'.] (۱) (خصوصاً بول چال) بھوسی : پوال ۔ (۲) (خصوصاً بول چال) چھوٹا ٹکڑا : خفیف مقدار : ذرہ ۔

Risus sardonicus : (n) [L. f. 'Ridere'.] (طب) تشنجی ہنسی (اعصاب کے کھنچاؤ کی وجہ سے چہرے پر ہنسی کی کیفیت کا ظاہر ہونا) ۔

Rit : (v) [ME. 'Ritten'.] (برطانیہ ، بول چال) کھرچنا یا کاٹ دینا (خصوصاً تیز اوزار سے) ۔

Ritard : (n) آہستہ تر حرکت ۔

Ritard : (adv.) [It.] (موسیقی) آہستہ تر : (موسیقی کی ہدایت) اور آہستہ (بجاؤ) ۔

Ritardando : (n) دیکھو Ritard

Rite : (n) [L. 'Ritus'.] (۱) (سماجیات) رسم : رواج ۔ (۲) (دینیات) شعار : آداب دینی : حکم مذہبی ۔ (۳) رسم : رواج : عادت : قاعدہ : طریقہ : آئین : مراسم ۔

Conjugal rites / Nuptial- : (زن و شو میں) مباشرت : ہم بستری ۔

The Anglican rites : کلیسائے انگلستان کی رسوم ۔

The Latin rites : رومی کلیسا کی رسوم ۔

The Roman rites : رومن رسوم ۔

Rite de passage : [Fr.] مراسم نقل و انتقال ۔

Rite of intensification : (n) مراسم شدت : مراسم سختی ۔

Rite of passage : (n) دیکھو Rite de passage

Riteless : (a) بے رسوم : رسوم سے خالی ۔

Ritelessness : (n) رسوم سے خالی ہونے کی حالت ۔

Ritenete : (adv. & a) [L 'Retiment'.] دیکھو Ritardando

Ritenuto : (n) [It.] (موسیقی) وہ اشارہ جو یہ ظاہر کرے کہ رفتار میں کمی کی جائے ۔

Rithe : (n) [ME. 'Rith'.] نالا : چشمہ : جھرنا : چھوٹی نہر : آبجو ۔

Ritornello / Ritornel : (n) [It. dim. of 'Ritorno'.] (موسیقی) آلاتی ترجیع: آلاتی ٹیپ:آلاتی وقفہ (صوتی گانے وغیرہ میں) ۔

Ritter : (n) [G. var. of 'Reiter'.] دیکھو Knight

Ritual : (a) [L. 'Ritualis'.] (۱) رسم سے متعلق : رسمی : رسوماتی: رواج کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) رسم جیسا : مانند رسم و رواج ۔ (۳) مذہبی رسم کا : رسوم کا : رسوم کے ساتھ ۔

Ritual : (n) (۱) مذہبی رسوم : رسم : شعائر ۔ (۲) مذہبی ارکان : عبادت کے ارکان : آداب رسوم ۔ (۳) وہ کتاب جس میں یہ ارکان درج ہوں ۔ (۴) رسوم عبادت کے ادا کرنے کا عمل ۔

Ritualism : (n) (۱) رسوم پرستی : رسمیت ۔ (۲) رسوم مذہبی پر حد سے زیادہ زور دینا : عبادت ظاہری کو حد سے زیادہ اہمیت دینا ۔ (۳) ظاہر پرستی ۔

Ritualist : (n) (۱) رسوم پرست : ظاہر پرست : آداب پرست ۔ (۲) ماہر شعائر مذہبی : مذہبی شعائر پر عمل کرنے والا : معتقد شعائر (مذہبی) ۔

Ritualistic : (a) رسوم پرست سے متعلق : مذہبی شعائر سے متعلق : رسمیت کا یا اس سے متعلق : رسوم پرستانہ : رسوم پرستی سے متعلق ۔

Ritualistically : (adv.) مذہبی رسوم کے طور پر : رسوم پرستانہ : رسوم پرستی کے ساتھ ۔

Rituality : (n) دیکھو Ritualism

Ritualization : (n) مذہبی شعائر پر پابندی کرنے کا عمل: رسوم پرستی کی حالت ۔

Ritualize : (v) (۱) مذہبی ارکان پر عمل کرنا : شعائر مذہبی پر عمل کرنا ۔ (۲) شعائر مذہبی میں تبدیل کرنا : شعار مذہبی بنانا (کسی بات کو) : رسوم پرستی پر عمل کرنا : مذہبی رسم بنا دینا : مذہبی رسوم کی پابندی کرنا ۔

Ritualless : (a) عدم رسوم پرستی ۔

Ritually : (adv.) مذہبی رسوم کے لحاظ سے : مذہبی رسوم کے ساتھ ۔

Ritz : (v) (عامیانہ)(۱)جھڑک دینا : ڈانٹ دینا : دھتکار دینا : بے التفاقی سے دلیل کرنا ۔ (۲)جہاز کا راستہ روکنا (رستوں کے ذریعہ) : باندھنا : (بحری) کھلتے ہوئے رسے کو اچانک روک دینا ۔

Ritzily : (adv.) عیش پسندانہ : پر تکلف طور پر ۔

Ritziness : (n) عیش پسندی : امارت پرستی : تمکنت ۔

Ritzy : (a) [Origin U.S. f. the name of Cesar Ritz (1850-1918)] (۱) عیش پسند : بہت آرام : پر تکلف : بہت زیادہ عیش کرنے والا ۔ (۲) امارت پرست : مغرور : متکبر : پر تمکین : خود بین : خود پسند ۔

Rivage : (n) [L. 'Ripa'.] کنارہ : ساحل : لب دریا : (شعر) دریا یا سمندر کا کنارہ ۔

Rival : (n) [L. 'Rivalis'.] (۱) رقیب : حریف : مد مقابل : ثانی ۔ (۲) ہم رتبہ : ہم مرتبہ : ہمسر : ہم چشم ۔

Rival : (a) حریف جیسا : مقابل کی صفت رکھنے والا ۔

Rival : (v) (۱)حریف ہونا : جواب ہونا : برابر ہونا : برابری کرنا۔ (۲) رقیب ہونا : رقابت کرنا ۔ (۳) مد مقابل ہونا : ہم رتبہ ہونا : ہمسر ہونا : ہمسری کی کوشش کرنا ۔

Rivaless : (n) ہم رتبہ عورت : ہم مرتبہ خاتون : مد مقابل عورت ۔

Rivalis : (n) (نباتیات) رودی : ندی کنارہ ۔

Rivality : (n) [L. 'Rivalitas'.] (۱) رقابت : ہم چشمی ۔ (۲) مقابلہ : ریس : مسابقت : برابری ۔

Rivalless : (a) جس کا کوئی حریف نہ ہو : جس کا کوئی رقیب نہ ہو : بے رقیب : بے حریف ۔

Rivalry : (n) دیکھو Rivality

Rivalship : (n) [f. 'Rival'.] دیکھو Rivality

Rive : (v) [OFr. 'Ris, Riva'.] (۱) پھاڑنا : دوٹکڑے کرنا : چیرنا : پھاڑ لینا : نوچ لینا : جدا کرنا : پارہ پارہ کر دینا : پاش پاش کر دینا :(ہاتھ یا پنجے سے)ٹکڑے ٹکڑے کرنا: پرزے پرزے کرنا : دھجیاں اڑانا : ریزہ ریزہ کر ڈالنا ۔ (۲) لکڑی کے تختے چیرنا : چھلنی کر دینا : کاٹنا ۔ (۳) چیرنا : پھلنا : کھل جانا ۔ (۴) (لکڑی کا) چیرنے کے قابل ہونا ۔ (۵)(چھری یا ہتھیار سے) ٹکڑے کرنا : تقسیم کرنا ۔ (۶)(مجازاً) (دل کا) ٹکڑے ٹکڑے ہونا : پاش پاش ہونا : غارت کرنا ۔ (۷) چبھنا: چھیدنا: برمانا ۔ (۸) چٹخا دینا: درز پیدا کردینا ۔

Rive : (n) (۱) شکست : دراڑ ۔(۲) جھٹکا : چوٹ : کھنچاؤ : ضرب ۔

Rivelled : (a) [OE. 'Rifelede'.] (۱) جھری دار : پر شکن ۔ (۲) مرجھایا ہوا : سوکھا ہوا : سکڑا ہوا ۔

Riven : (a) پھٹا ہوا : ٹوٹا ہوا : شکستہ : دراڑ پڑا ہوا ۔

River : (n) [OFr. 'Rivere'.] (۱) دریا : ندی : رود : نہر : جھرنا : چشمہ : نالا ۔ (۲) دھارا ۔ (۳) (مجازاً) زندگی اور موت کے درمیان حد فاصل ۔ (۴) مدو جزر کے وقت بڑے دریا کا دہانہ ۔ (۵) دریا نما کوئی شے ۔ (۶) (نیز) تنگ کھاڑی ۔ (۷) (جمع) جذبات کا پر جوش اظہار : درد دل کا اظہار ۔ (۸) اعلیٰ قسم کا سفید خالص ہیرا ۔ (۹) سفید دھاریاں ۔

To sell (a person) down the river : (۱) غلام کی حیثیت سے بیچنا ۔ (۲) فریب دینا : دھوکا دینا : ٹھگنا : ٹھگ لینا ۔

Up the river : قید میں ۔

River : (n) (۱) آرہ کش : لکڑی چیرنے والا ۔ (۲) پھاڑنے والا : شگافندہ ۔

River-bank : (n) دریا کا کنارہ : ساحل : لب آب : ساحلِ دریا : دریا کے قریب کی زمین ۔

River basin : (n) طاسِ دریا : دریا گذار ۔

River bass : (n) سیاہ بن بھیڑیا : ایک قسم کی مچھلی ۔

River-bed : (n) سمندر دریا کی تہ : نالا : نہر ۔

River boat : (n) دریائی کشتی ۔

River bottom : (n) دریا کے قریب نشیبی زمین ۔

River chub : (n) (امریکا) ایک قسم کی دریائی مچھلی : چوب ماہی ۔

River coal : (n) دریائی کوئلہ ۔

River crab : (n) دریائی کیکڑا ۔

River craft : (n) دیکھو River boat

River craw fish : (n) ایک قسم کی سفید چھوٹی مچھلی ۔

River deer : (n) دریائی ہرن ۔

River delta : (n) ڈیلٹا ۔

River dragon : (n) مگر مچھ ۔

River-drift : (n) قدیم سیلابی بر آمد ۔

River duck : (n) Anatinae جنس کی ایک بطخ ۔

River eel : (n) دریائی بام مچھلی ۔

River estuary : (n) (جغرافیہ) مصب : خور : مہانا ۔

River-fish : (n) دریائی مچھلی : ماہی رود خانہ : ماہی آب شیریں ۔

River-front : (n) ساحلی علاقہ : دریا کے قریب کی زمین یا علاقہ ۔

River-god : (n) (اساطیر) درونا : دیوتا دریا ۔

River grape : (n) ایک قسم کا امریکی سیاہ انگور ۔

River head : (n) منبع دریا ۔

River herring : (n) (امریکا) دیکھو Alew (fe)

River hog : (n) (۱) دریائی خنزیر : خوک دریا ۔ (۲) Potanochorus جنس کا شمالی افریقی خنزیر ۔

River horse : (n) (۱) اسپ دریائی : دریائی گھوڑا : اسپ آبی : فرس البحر ۔ (۲) دیکھو Water-kelpie ۔

River jack : (n) مغربی افریقہ کا دریائی افعی ۔

River lamprey : (n) دریائی بامی مچھلی ۔

River rat : (n) (۱) رات دن دریا میں رہنے والا ۔ (۲) وہ شخص جو فرصت کے اوقات دریا کے کنارے گزارتا ھے ۔

River scape : (n) (آرٹ) منظرۂ دریا ۔

River side/ River-side : (n) دریا کی کچھار : کنار رود : کرانۂ رود : ساحلی زمین : دریا کے کنارے کی زمین ۔

River-side inn : (n) ساحلی علاقے کی سرائے ۔

River tract : (n) دریائی قطعہ ۔

River tributary : (n) معاون دریا ۔

River-water/ River water : (n) دریا کا پانی : آب دریا : دریائی پانی ۔

River way : (n) دریائی راستہ ۔

River weed : (n) (نباتیات) دریائی ترائی ۔

River wolf : (n) دریائی اود بلاؤ ۔

Riverain : (a) [Fr.] (۱) دریائی : دریا کناری ۔ (۲) ساحل سے متعلق : کنارِ دریا سے متعلق : ساحل کا ۔

Riverain : (n) (۱) ساحل کا ضلع : دریا کے کنارے کا ضلع ۔ (۲) ساکنِ دریا کنار : ساحل پر رہنے والا شخص ۔

Rivered : (a) دریا والا ۔

Riveret : (n) [OFr. 'Riverete'.] ندی : جوئبار : آبجو ۔

Riverine : (a) دریائی : ساحلی : لب دریا کا : دریا کے کنارے واقع ۔

Riverine : (n) ساحل : دریا کے قریب و جوار کا علاقہ : ساحلی علاقہ ۔

Riverless : (a) بغیر دریا کا : بے دریا : جہاں دریا نہ ہو ۔

Riverlet : (n) چھوٹی ندی : جھرنا : آبجو ۔

Rivery : (a) (۱) مختلف جھرنے والا : آبشار والا ۔ (۲) دریائی : دریا سے متعلق ۔

Rivet : (n) [OFr. 'f. 'River'.] دو نوکی کیل : دو نوک والی کیل : پرچ : میخ پرچ : رپٹ ۔

Rivet : (n) [Origin obsc.] مخروطی گیہوں : ریشہ دار گیہوں ۔

Rivet : (v) (۱) دو نوکی کیل لگانا : دو نوکی کیل جڑنا : ٹھوکنا ۔ (۲) ان کیلوں سے مضبوط کرنا : جڑنا : جوڑنا : محکم کرنا : استوار کرنا : مضبوط کرنا ۔ (۳) پکڑنا (غلطی وغیرہ) ۔ (۴) (نظر) جمانا : مجتمع کرنا : یکسو کرنا (دماغ کو) ۔ (۵) متوجہ کرنا : محو کرنا : منہمک کرنا : منہمک ہونا : (کسی شخص کا وقت یا توجہ) جذب کر لینا ۔

Rivet forge / Rivetting- / Rivet hearth : (n) کیلوں کو گرم کرنے کا آتش دان یا بھٹی ۔

Rivet heater : (n) (۱) دیکھو Rivet forge . (۲) بھٹی میں کیلوں کو گرم کرنے والا مزدور .

Riveter / rivetter : (n) (۱) (انجینیئرنگ) آلۂ ریٹ : کیل ٹھوکنے والا . (۲) ریٹی مشین .

Rivetless : (a) بغیر کیل کا بنا ہوا .

Rivettig machine : (n) (انجینیئرنگ) ریٹی مشین .

Riviera : (n) [It.] فرانس اور اٹلی کا ساحلی علاقہ جو موسم سرما میں سیاحوں کی تفریح گاہ ہوتا ھے .

Riviere : (n) [Fr.] ہیرے کی کنٹھی : ہیرے کی مالا : جواہرات کا گلوبند یا ہار .

Riving knife : (n) دیکھو Froe

Rivose : (a) [late L. 'Rivosus'.] (حشریات) شیار دار .

Rivulet : (n) [It. 'rivoletto'.] (۱) ندی : نالا : چھوٹا جھرنا : جوئبار : آبجو . (۲) ایک قسم کا پتنگا .

Rivulose : (a) (نباتیات) دریا نما : مخطط .

Rix-dollar : (n) [Du .'Rijcksdaler'.] (تاریخ) (۱۶۰۰ سے ۱۸۵۰ء تک کا) چاندی کا ایک یوروپی سکہ جو ۴ شلنگ ۶ پینس کے برابر ہوتا تھا .

Riyal / Rial : (n) [Ar. 'Riyal' f. Sp. 'Real'.] (۱)ریال : سعودی عربیہ کا چاندی کا سکہ جو ابتدا میں ۱/۱۰ پونڈ اسٹرلنگ کے برابر تھا . (۲) عراق کا ایک سکہ جو ۱/۵ دینار کے برابر ھے .

Riziform : (a) چاول نما : چاول کی شکل کا .

Rizzar : (v) [Fr. 'Ressorer'.] (اسکاتستانی) آفتاب میں خشک کرنا : دھوپ میں سکھانا .

Rizzared : (a) دھوپ میں خشک کیا ہوا .

Roach : (n) [OFr.'Roache'.] روچ مچھلی: ایک قسم کی دریائی مچھلی: Carp کی جنس کی مچھلی .

As sound as a roach : بالکل تندرست .

Blue roach : دیکھو Azurine : (نیز) امریکا میں مختلف قسم کی چھوٹی مچھلیوں کے لئے استعمال ہوتا ھے .

Roach : (n) [Origin unkn.] (۱) (جہاز رانی) مربع بادبان کے نچلے حصے کا محراب نما خم . (۲) (تعمیرات) محراب .

Roach : (n) Cockroach کا مخفف .

Roach : (v) (۱) گوشۂ بادبان کو بطور منحنی اوپر اٹھانا : بادبان کو کاٹنا . (۲) (امریکا) بال وغیرہ اس طرح سنوارنا کہ وہ کھڑے ہو جائیں .

Road : (n) [OE.'Rad'.] (۱) جہازوں کی لنگر گاہ : لنگرگاہ طبیعی (خصوصاً جمع میں) . (۲) سڑك : راستہ : راہ : شاہراہ : جادہ : خیابان : طریق : شارع . (۳) (امریکا) ریلوے : ریل کا راستہ : خط آہن : راہ آہن . (۴) (مجازاً) وسیلہ : ذریعہ : راہ .

For the road : رخصت ہونے کے موقع پر .

In one's (or the) road: (روزمرہ) کسی کی راہ میں حائل .

On the road /Upon- : سفر میں : سفر کی حالت میں : جاتے ہوئے .

Out of the (or one's) road : راستہ سے الگ : غیر طریقے سے : بے طریق : غیر اصولی طور پر .

Over the road : جیل جاتے ہوئے .

Royal road : آسان طریقہ : سہل طریقہ : سہل نسخہ : وہ طریقہ جس میں کوئی دقت نہ ہو .

The road : شارع عام : بڑی سڑك .

The rule of the road : (گاڑیوں یا جہازوں کو ایک دوسرے کے قریب سے) گذرنے کے قواعد .

To give (a person) the road : کسی کو گزرنے کی اجازت دینا : راہ دینا : گزرنے دینا .

To go upon the road /-take to- : قزاقی کرنا : قزاق بننا: ڈاکو بننا : لٹیرا ہونا یا بن جانا : راہزن ہونا : رہزنی کرنا .

To take the road : سفر کے لئے روانہ ہونا .

To take the road of : پیش روی کرنا : آگے بڑھنا .

Road : (v) [Origin obsc.] (شکاری کتے کا) شکار کی بو پر جانا .

Road-agent : (n) قزاق ؛ لٹیرا ؛ ڈاکو ۔

Road block : (n) سد راہ ؛ راستے کا روڑا ؛ سڑک پر رخنہ اندازی ؛ راہ کی رکاوٹ ؛ فوج یا سپاہی کی جانب سے راستے کی رکاوٹ ۔

Road-Board : (n) سڑک کی تعمیر کی کمیٹی ۔

Road-book : (n) راہ نامہ ؛ سڑکوں کی فہرست ۔

Road builder : (n) سڑک بنانے والا ؛ سڑک کا معمار ۔

Road cart : (n) دو پہیوں کی ہلکی گاڑی ۔

Road certificate : (n) پروانہ راہداری ؛ سند راہ ؛ سند راہداری ۔

Road commissioner : (n) سڑک کی تعمیر کی دیکھ بھال کرنے والا مقامی افسر ؛ روڈ کمشنر ۔

Road engineering : (n) سڑک انجینیئرنگ ۔

Road fund : (n) وہ فنڈ جو روڈ ایکٹ ۱۹۲۰ء کی رو سے سڑک کے اخراجات کے لئے مقرر ہوا ۔

Road gang : (n) سڑک پر یا سڑک کی تعمیر میں کام کرنے والا جتھا یا گروہ ؛ سڑک بنانے والے مزدوروں کا گروہ ۔

Road goose : (n) (برطانیہ) دیکھو Brant

Road head : (n) (۱) سڑک کا آخری کنارہ ؛ اختتام سڑک (جہاں سے آدمی پیدل چلتا ہو اور سامان ، جانور وغیرہ پر لے جائے جاتے ہوں) ۔ (۲) زیر تعمیر سڑک کی آخری حد ۔

Road hog : (n) بے دھڑک موٹر چلانے والا ؛ پر خطر طور پر گاڑی چلانے والا ؛ (خصوصاً موٹر سائیکل) ۔

Road holding : (n) موٹر گاڑی کی مضبوطی ؛ کار کی صلاحیت استقامت ۔

Road horse : (n) سڑک پر گاڑی کھینچنے والا گھوڑا ۔

Road house : (n) (۱) سڑک کے قریب وہ مقام جہاں ڈرائیور ، مسافر وغیرہ ناشتہ ، پانی یا آرام کے لئے ٹھہرتے ہیں ؛ آرام گاہ راہ ۔ (۲) سرائے جہاں طعام و قیام کا نظم ہو ۔

Road intersection : (n) چوراہا ۔

Road-maker : (n) سڑک بنانے والا ؛ سڑک کا معمار ۔

Road making : (n) سڑک کی تعمیر کا کام یا اس کی تکنیک ۔

Road man : (n) (۱) سڑک کی تعمیر میں کام کرنے والا ؛ سڑک کی مرمت کرنے والا ؛ سڑک (بنانے والا) مزدور ۔ (۲) پھیری کرنے والا ؛ راہ جو ؛ سفر کرنے والا ؛ مسافر تاجر ۔ (۳) دیہاتی اضلاع میں اخبارات کی تقسیم یا فروخت کا نظم کرنے والا ۔ (۴) عملۂ راہداری ؛ راہدار ؛ سڑک کا محصول وصول کرنے والا ؛ سڑک کا محافظ ۔

Road map : (n) نقشۂ راہ ؛ سڑک کا نقشہ ؛ وہ نقشہ جس میں سڑکوں کی نشاندہی کی گئی ہو (خصوصاً موٹر وغیرہ سے سفر کے لئے) ۔

Road mender : (n) سڑک مرمت کرنے والا ۔

Road roller : (n) سڑک برابر کرنے کی ایک مشین ؛ روڈ رولر ۔

Road runner : (n) (امریکا) دیکھو Chaparral cock

Road sence : (n) سڑک پر گاڑی وغیرہ کو بحفاظت چلانے کی استعداد ۔

Road side : (n) سڑک کا کنارہ ۔

Road subsistence : (n) زاد راہ ؛ زاد سفر ۔

Roaded : (a) جہاں سڑک ہو ؛ جہاں سڑک کی سہولت مہیا ہو ۔

Roading : (n) تعمیر اور انتظام سڑک ۔

Roadless : (a) بے سڑک ؛ بغیر راستہ ؛ بے راہ ؛ جہاں جانے کے لئے کوئی سڑک نہ ہو ؛ جہاں کوئی سڑک نہ جاتی ہو ۔

Roadmetal : (n) سڑک کی گٹی؛ سڑک بنانے کے لئے پتھر کے چھوٹے ٹکڑے ۔

Roadpen : (n) نقشہ بنانے والے کا (ایک قسم کا) قلم؛ نقشہ بنانے کا قلم ۔

Roadpost : (n) (۱) رہنما کھمبا ۔ (۲) سڑک کنارے فوج کی چھاؤنی ۔

Roadstead : (n) وہ مقام جہاں ساحل پر لنگر کے سہارے جہاز آسانی سے لگ جائے ۔

Roadster : (n) (۱)(جہاز رانی)(کنارے سے ذرا دور) لنگر انداز جہاز ۔ (۲)سڑکوں پر چلنے کی سواری(بائیسکل، بس وغیرہ)۔ (۳) تجربہ کار مسافر ؛ سفر کے معاملات میں پختہ کار شخص ۔ (۴) (شکار) سڑک پر رہنے والا ۔ (۵) سواری کا گھوڑا ؛ گاڑی کھینچنے والا گھوڑا ۔

Roadway : (n) (۱) راستہ ؛ سڑک ؛ سڑک کا مرکزی حصہ خصوصاً وہ

حصه جو موٹر گاڑی وغیرہ کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) سڑک کا درمیانی حصه؛ وسط خیابان (Side- path) کا نقیض ) ۔ (۳) پل : ریلوے کا وہ حصه جس پر ٹریفک چلا کرتی ہے۔

Roadworthiness : (n) سفر کے قابل ہونا ۔

Roadworthy : (a) (۱) (سڑک پر) چلنے کے قابل (گاڑی) ۔ (۲) سفر کے قابل؛ سفر میں جانے کے لائق ۔

Roam : (v) [Origin obsc ] (۱) ادھر ادھر پھرنا : مارا مارا پھرنا : گشت لگانا : بغیر مقصد کے گھومنا : مٹر گشتی کرنا : سیر کرنا ۔ (۲) خانه بدوشی کی زندگی گذارنا : ایك جگه سے دوسری جگه چکر لگانا (بے مقصد) ۔ (۳) بے سلسله سفر کرنا ۔

Roam : (n) سیر : گشت : مٹر گشتی ۔

Roamer : (n) مٹر گشت : مٹر گشتی کرنے والا : سیر سپاٹا کرنے والا : ادھر ادھر مارا مارا پھرنے والا ۔

Roan : (a) [OFr. 'Roan', 'Rouen'.] (جانور) ابلق : چتکبرا : سرخی مائل بادامی رنگ کا ۔

Roan : (n) چتکبرا گھوڑا ، گائے ، ہرن وغیرہ : چتلا گھوڑا ، گائے وغیرہ ۔

Roan : (n) بھیڑ کا نرم ملائم چمڑا جو جلد سازی میں استعمال ہوتا ہے ۔

Roan-tree : (n) Rowan-tree کا متبادل ۔

Roar : (n) [OE. 'Rarian'.] (۱) (شیر کی) دہاڑ : غرّش : ڈکار : گرج ۔ (۲) (موسمیات) (بجلی کی) گرج : کڑکا : (طوفان ، سمندر وغیرہ کا) شور، گونج ، گرج ۔ (۳) زور دار آواز: گرج (خصوصاً تکلیف یا غصے کے اظہار کے وقت): چیخ۔ (۴) زور دار ہنسی : قہقہه ۔

Roar : (v) [OE. 'Rarian'.] (۱) دہاڑنا : ڈکارنا : گرجنا : چیخنا : گونجنا : شور کرنا : چلاّنا ۔ (۲) گھوڑے کا خرخر کرنا (بیماری کی وجه سے) : سانس لینے میں زور کی آواز نکالنا ۔ (۳) شور سے گونج اٹھنا : بجلی کا گرجنا : شور برپا کرنا (طوفان کا) ۔ (۴) چلاّ کر کہنا : چیخ کر پڑھنا: چیخ کر پکارنا ۔ (۵) چیختے چیختے آواز کو بھاری (یا سننے والے کو بہرا) کر دینا ۔ (۶) (خوشی کا) نعرہ بلند کرنا : (زور دار) قہقہه لگانا ۔ (۷) (آواز کا) باز گشت کرنا : گونجنا ۔

Roarer : (n) (۱) گرجنے والا : چلانے والا : دہاڑنے والا : ڈکارنے والا ۔ (۲) خرخر کرنے والا گھوڑا (بیمار گھوڑا) ۔ (۳) (امریکه، عامیانه) (کوئی چیز) بے حد اچھی : نہایت عمدہ ۔

Roaring : (n) (۱) ہنگامه خیز آواز : پر شور آواز : گرج : چیخ ۔ (۲) (بیمار گھوڑے کی) خر خراہٹ ۔

Roaring : (a) (۱) گرجنے والا : دہاڑنے والا ۔ (۲) (آواز) پر شور : زور دار :تیز : ہنگامه خیز : طوفانی ۔ (۳) (تجارت) بہت ہی کامیاب : ترقی پذیر ۔ (۴) پھلا پھولا ہوا : عروج پر۔

The roaring forties : (۱) (جغرافیه) طوفانی چالیس عرض (۴۰ اور ۵۰ عرض البلد کے درمیان) ۔ (۲)(موسمیات) طوفانی چہل ہوائیں ۔

The roaring game/ -play : پتھر کنڈلی کا کھیل : ایك کھیل کا نام ہے جو برف پر گول پتھروں سے کھیلا جاتا ہے ۔

Roaring blade : (n) (قدیم) عیاش ۔

Roaring drunk : (n) بہت زیادہ پی کر شور و ہنگامه کرنے والا : مخمور : بد مست ۔

Roaring night : (n) پر شور رات : طوفانی رات ۔

Roaringly : (adv.) گرجتے ہوئے : زور و شور سے ۔

Roast : (n) [OFr. 'Roste'.] (۱) کباب : بھنا ہوا گوشت کا ٹکرا : بھنی ہوئی چیز : جانور کا ایك حصه جو بھوننے کے لئے تیار کیا گیا ہو : بھنی ہوئی ران وغیرہ ۔ (۲) بھنا ہوا گوشت ۔(۳) بریاں کرنے کا عمل : بھوننے کا کام : (دھات، کافی وغیرہ) گرم کرنے کا عمل ۔ (۴) بھنی ہوئی کا فی کی قسمیں۔ (۵) تمسخر : تضحیك : سخت نکته چینی ۔ (۶) پارٹی یا سماجی اجتماع جس میں خاص کھانا بھون کر تیار کیا گیا ہو ۔

To rule the roast / -roost : مالك ہونا ۔

Roast : (v) [OFr. 'Roster'.] (۱) کباب کرنا : بریاں کرنا : بھوننا (کباب) : بھون کر (کھانے کے لئے) تیارکرنا : گوشت کو تنور میں پکانا ۔ (۲) (دھات کو بھٹی میں) گرم کرنا : گرم ہونا : تپانا ۔ (۳) (آدمی کو) آگ میں جھلسانا : جھلسنا : اذیت پہنچانا (بذریعه گرمی یا شعلهٔ آتش) ۔ (۴) مذاق اڑانا : چٹکیاں لینا : بنانا : دل لگی کرنا : ٹھٹھول کرنا ۔ (۵) جلا کر خاك کر دینا : راکھ کرنا : کشته بنانا ۔ (۶) (کافی کو) گرم کرنا یا بھوننا ۔

Roast : (a) بھنا ہوا : بریاں ۔

Roast beef : (n) [f. 'Rosbif'.] بھنا ہوا گائے کا گوشت : گوشت کبابی ۔

Roast meat / Roast-meat : (n) گوشت بریاں : سرخ کیا ہوا گوشت : بھون کر پکایا ہوا گوشت ۔

Roaster : (n) (۱) بھوننے والا : کباب کرنے والا : کباب پز : بریاں کرنے والا ۔ (۲) (کان کنی) بھٹی : تنور : بھاڑ : بھوننے والا چولہا : گلخن : آتش دان ۔ (۳) کافی کے بیج بھوننے کا برتن ۔ (۴) سور ، آلو وغیرہ جو مسلّم بھوننے کے لائق ہو : چار پونڈ سے زیادہ وزن کا مرغ : کوئی جانور (خرگوش وغیرہ) جو بھوننے کے لائق ہو ۔

Roasting : (n) بھوننے کا عمل : کباب کردنی : سخت نکتہ چینی ۔

Roasting-ear : (a) بھوننے کے لائق مکئی ۔

Roasting-jack : (n) سیخ دان ۔

Rob : (v) [OFr. 'Robber'.] (۱) لوٹنا : رہزنی کرنا : زبردستی سے لینا : چھین لینا : محروم کرنا (طاقت کے ذریعہ) ۔ (۲)قزاقی کرنا : رہزنی کرنا : غارت کرنا : تباہ کرنا ۔ (۳) غارت گری کرنا : تاخت و تاراج کرنا : لوٹ مار کرنا۔ (۴) (تاش میں) رنگ کی پتیوں کو تبدیل کرنا ۔

To rob Peter to pay (clothe) paul : دیکھو Peter (n)

Rob Roy : (n) [Name of the Highland freebooter 1671-1734.] ہلکی چھوٹی کشتی (جس میں ایک آدمی کی جگہ ہو) : چھوٹی ڈونگی ۔

Rob Roy canoe : (n) دیکھو Rob Roy

Roband : (n) [Sc. 'Ra + Band'.] (جہاز رانی) کشتی کے سرے کو باندھنے کے لئے رسی کا ایک ٹکڑا ۔

Robber : (n) [OFr. 'Robbere'.] ڈاکو : قزاق : لٹیرا : رہزن ۔ (۲) غارت گری کرنے والا : لوٹ مار کرنے والا : زبردستی چھین لینے والا : تاراج کنندہ ۔

Robber council / -synod : (n) ۴۴۹ء میں Ephesus کے مقام پر ہونے والی عیسائیوں کی ایک کونسل جس کے فیصلے کچھ دنوں کے بعد منسوخ ہو گئے تھے ۔

Robber crab : (n) ایک بڑا کیکڑا جو گرم ممالک میں پایا جاتا ہے اور جو ناریل کھاتا ہے ۔

Robber fly : (n) Asilidae جنس کی ایک مکھی جو دوسرے کیڑوں کا شکار کرتی ہے ۔

Robbery : (n) [OFr. 'Roberie'.] قزاقی : لٹیراپن : رہزنی : ڈاکا : ڈکیتی : لوٹ کھسوٹ : مار دھاڑ : غارت ۔

Robe : (n) [It. 'Roba'.] (۱) گاؤن کی شکل کا ایک زنانہ لباس ۔ (۲) چغہ : جبّہ : جبا: قبا ۔ (۳) بچے کا اوپری کوٹ ۔ (۴) ڈھیلا جامہ ۔ (۵) (جمع) خلعت : لباس جو کسی منصب سے مخصوص ہو ۔ (۶) (امریکا اور کناڈا) بھینس وغیرہ کو اوڑھانے کا کمبل ۔ (۷) (خصوصاً) ڈریسنگ گون ۔

Gentlemen of the robe : وکلاء ۔

The long robe : وکلاء کا لباس ۔

The robe : وکالت کا پیشہ ۔

The short robe : زرہ بکتر پہننے والے کا لباس ۔

Roby : (v) (۱) پہنانا : ملبوس کرنا ۔ (۲) خلعت پہننا : ڈریسنگ گون پہننا ۔ (۳) عبا پہننا : چغہ زیب تن کرنا ۔

Robe de chambre : (n) [Fr.] (۱) ڈریسنگ گون ۔ (۲) ڈھیلا ڈھالا بے تکلف لباس ۔

Robe de nuit : (n) [Fr.] نائٹ گاؤن : شب خوابی کا لباس ۔

Robella : (n) (طب) خسرۂ کاذب ۔

Robert : (n) [Fr.] (۱)دیکھو Herb ۔ (۲) سپاہی : پولس ۔ (۳)ویٹر: خدمت گار : ملازم جو (ہوٹل وغیرہ میں) کھانا کھلاتا ہے ۔

Robin : (n) [Ofr] (۱) ذاتی نام : رابن ۔ (۲) دیکھو Robin Redbreast ۔ (۳) حِنّ : لال چڑی ۔ (۴) Erithacus جنس کی چڑیا ۔ (۵) مختلف پودوں کے نام کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ (۶) (بول چال) معمولی قسم کی کاڈ مچھلی ۔

Robin breast : (n) چھپا کی قسم کا ایک پرند ۔

Robin dipper : (n) (امریکا) ایک قسم کی بطخ ۔

Robin goodfellow : (n) ایک شریر بھتنا ۔

Robin hood : (n) [late ME. a personal name.] (۱) قرون وسطیٰ کا مشہور قزاق : قزاقوں کا سردار ۔ (۲) جنگل میں رہنے والا لٹیرا جو فیاض اور بہادر ہو ۔

Robin redbreast : (n) (۱) (حیوانیات) حِنّ : سینہ سرخ : لال چڑی ۔

(۲) (بول چال) سرخ کمپیا : پھول دار پودوں کی قسم ۔

Robin snipe : (n) چہا قسم کا ایک پرندہ ۔

Robinet : (n) [OFr.] (۱) لال چڑی : حِنّ ۔ (۲) شراب وغیرہ کے پیپے کا نلکا : ٹونٹی ۔

Robing : (n) (۱) لباس : پوشاک : گون ۔ (۲) گون کے اوپر کی دھاریاں ۔ (۳) گون پہننے کا عمل ۔

Robing-room : (n) خلعت پہننے کا کمرہ : سرکاری لباس پہننے کا کمرہ ۔

Robinia : (n) [mod. L.] (نباتیات) جنس کیکر کاذب : رابنیا : شمالی امریکا کا ایک درخت ۔

Robin's eye (s) flower : (n) ایک بوٹی کانام : سرخ کمپیا ۔

Robin's plantain : (n) مشرقی شمالی امریکا کی ایک سدا بہار بوٹی جس کے پھولوں پر بنفشی ارغوانی رنگ کی شعائیں ہوتی ہیں ۔

Roble : (n) [Amer Sp.] (نباتیات) امریکی بلوط ۔

Roborant : (n) [L.'Roborant'.] (طب) مقوی دوا : طاقت کی دوا ۔

Roborant : (a) (طب) مقوّی : طاقت کی (دوا) ۔

Roboreous : (a) (نباتیات) بلوطی ۔

Robot : (n) [Czech. 'robot'.] (۱) روبوٹ : مشینی آدمی : مشین کا آدمی : کل کا آدمی ۔ (۲) (میکانیات) مشین صفت آدمی ۔ (۳) انسانی شکل کی خود بخود حرکت کرنے والی کل : آدمی کی جگہ پر کام کرنے والی مشین : خود بخود کام کرنے والی مشین : خود کار مشین ۔

Robotesque / Robotian :(a) مشینی : مشین کا ۔

Robotism : (n) مشین مانند انسان کی خصلت ۔

Robotize : (v) (۱)مشین بنانا : میکانکی بنانا ۔ (۲) (انسان کو) مشین میں بدل دینا ۔

Robotry : (n) مشین بنانے کا عمل ۔

Robur : (n) [L.] (نباتیات) شاہ بلوط : سیتا سُپاری ۔

Roburite : (n) [f. L. 'Robur' + ite.] (کیمیا) روبورائٹ : ایک تیز پھٹنے والا یا بھک سے اڑ جانے والا مادہ جس میں شعلہ نہیں اٹھتا ۔

Robust : (a) [L. 'Robustus'.] (۱) (شخص) طاقت ور : بہادر : مضبوط : قوی : موٹا تازہ : قوی ہیکل : تنومند : ہٹّا کٹّا ۔ (۲) قوت بخش : جس میں قوت کی ضرورت ہو : قوت طلب : قوت کا : طاقت کا : پر زور : مؤثر ۔ (۳) سمجھ دار : سیدھی بات سمجھنے والا ۔ (۴) (مجازاً) طاقت ور : پر زور : صحت مند : مضبوط : ذہین : تیز ۔

Robust confidence : (n) قوی اعتماد ۔

Robustious : (a) (۱) تنومند : قوی ہیکل : مضبوط : پر زور ۔ (۲) بھڑ بھڑیا : نمودیا ۔

Robustly : (a) مضبوطی سے : قوی طور پر : قوت سے ۔

Robustness : (n) مضبوطی : قوت ۔

Robustuous : (a) دیکھو Robustious

Roc : (n) [Arab. 'Rokh, Rukh (kh).] (اساطیر) رخ (وہ عظیم الشان پرند جس کا ذکر الف لیلہ کے قصوں میں آیا ھے) ۔

Rocambole : (n) [Fr.] (۱) لہسن کوہی : پیاز کوہی : اسپینی لہسن ۔ (۲) پیاز کی قسم کا پودا ۔

Roccella : (n) (نباتیات) آرچل کاہی ۔

Rocellate : (n) روسیلک ایسڈ کا نمک ۔

Rocellic : (a) [Fr. 'Rocellique'.] (کیمیا) ایک ترشہ : روسیلک ایسڈ ($C_{17} H_{32} O_4$) سے متعلق جس کی سفید مستطیل نما قلمیں ہوتی ہیں ۔

Rocellin : (n) (کیمیا) ایک قسم کا کولتار (جو رنگنے کے کام آتا ھے) ۔

Roche : (n) [OF. Var. of 'Rocque, Roke'.] (۱) (بول چال) چٹان : ڈھالواں چٹان ۔ (۲) چٹانی بلندی ۔

Roche : (v) دوبارہ بلور بننا یا بنانا ۔

Roche alum : (n) پھٹکری : چٹانی زاج ۔

Roche lime : (n) چونا پتھر : چونے کی پرت ۔

Rochelle : (n) (کیمیا) روشلی نمک ۔

**Rochelle-salt : (n)** دیکھو Rochelle

**Rochet : (n) [It. 'Roccetto'.]** (۱) ایک قسم کا جبہ جو اسقف اور قسیس پہنتے ہیں ۔ (۲) عورتوں کا بے آستین کا چغہ : لبادہ : فرغل (بول چال) ۔ (۲) جبہ پہننے والا : اسقف اعظم ۔

**Rochet : (n) [OFr. 'Rouget'.]** (مقامی) ایک قسم کی سرخ مچھلی ۔

**Roching : (n)** دوبارہ بلور بنانے کا عمل ۔

**Rock : (n) [OFr. 'Roke'.]** (۱) زمین کا پتھریلا طبقہ یا پرت : زیرزمین چٹان ۔ (۲) (طبقات الارض) زمین کا طبقہ : پرت : طبقۂ ارض : (ارضیات) پتھر ۔ (۳) (ارضیات) چٹان : (امریکا و آسٹریلیا) کسی سائز کا پتھر ۔ (۴) دیکھو Boulder ۔ (۵) سخت پتھر : صخرہ : کوہ سنگ ۔ (۶)(زراعت) زیر سطحی زمین کی اساس : خاک زیر کی اساس ۔ (۷) نبات کی شکل کی ایک شیرینی : ایک قسم کی مٹھائی : (بول چال) مٹھائی ۔ (۸) دیکھو Rock-fish. (۹) چٹانی فاختہ یا چٹانی کبوتر ۔ (۱۰) (عامیانہ ، ابتدأً امریکا) زیور : خصوصاً اطاس : ہیرا (اکثر جمع) ۔ (۱۱) (بول چال ، ابتدأً امریکا) شش پہلو برف ۔

Built on the rock /Founded- : (مجازاً) چٹان پر بنا ہوا : مستحکم ۔

Blue rock : چٹانی کبوتر ۔

Of the old or new rock : قیمتی پتھروں کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

On the rocks : (۱) (عامیانہ) قلاّش : تنگ دست ۔ (۲) (خصوصاً جمع) برف آمیز مشروب ۔

The rock : (ارضیات) جبل الطارق ۔

To pile up the rocks : (امریکا ، عامیانہ) دولت کمانا : روپیہ بنانا : دولت کا انبار لگانا ۔

**Rock : (n) [ON. 'Rokkr'.]** (تاریخ) بڑی تکلی یا تکلا (جس پر ہاتھ سے سوت کاتا جاتا ہے) ۔

**Rock : (v) [late OE. 'Roccian'.]** (۱) جھلانا : جھولنا : (بچے کو) جھولے میں جھلانا : جھولا جھلانا ۔ (۲) سونے کی کان میں Cradle کو حرکت دینا یا اس سے کام لینا ۔ (۳) جھونکے کھانا : جھونکے دینا : ہلانا : ہلنا : چکر دینا: چکر کھانا : جھومنا ۔ (۴) نیند کی حالت میں لانا : خواب کی حالت میں لانا (دھیرے دھیرے حرکت دے کر) ۔ (۵) آہستہ آہستہ حرکت دینا ۔ (۶) (سونے کی صفائی میں) دیکھو Cradle (v) ۔ (۷) آگے پیچھے حرکت کرنا : ادھر ادھر ہلنا : جھومنا : آگے پیچھے ہلنا : اہتزاز ہونا : (نیز بول چال) ڈگمگانا : لڑکھڑانا ۔ (۸) گھومنا : لچکنا : جھومنا : خود بخود جنبش کرنا : (آگے پیچھے) ہلنا (خصوصاً جبکہ جھولنے والی کرسی پر بیٹھا ہو) ۔

**Rock : (n)** (۱) جنبش : حرکت : جھولنے یا جھومنے کی حرکت : جھونک : جھونکا ۔ (۲) (امریکا) جھولتی موسیقی : (خصوصاً) ایک قسم کی رقصی موسیقی : (نیز) اس موسیقی پر رقص ۔

**Rock apostle : (n)** سینٹ پیٹر (St. Peter) ۔

**Rock away : (n)** (امریکا) ایک قسم کی چار پہیوں والی امریکی گاڑی ۔

**Rock barnacle : (n)** Balanus جنس کا ایک جانور ۔

**Rock-basin: (n)** چٹان وادی نما یا تصلا نما سوراخ : (خصوصاً ارضیات) چٹانی علاقے میں زیادہ جھکاؤ : انخفاض چٹان ۔

**Rock bass : (n)** امریکی مچھلیوں کے مختلف نام جیسے Red-eye, Goggle-eye وغیرہ ۔

**Rock beauty : (n)** ایک قسم کی یورپی جھاڑی ۔

**Rock bed/ Rock-bed : (n)** چٹان کی تہ : سنگین بنیاد ۔

**Rock bird : (n)** (۱) ایک قسم کی دریائی چڑیا ۔ (۲) چٹانی مرغا ۔ (۳) دیکھو Purple sandpiper ۔

**Rock-bottom : (n)** بہت زیادہ نشیب ۔

**Rock-bottom : (a)** (۱) پست ترین (سطح) ۔ (۲) کم ترین یا کم سے کم (شرح ، قیمتوں کی) ۔

**Rock breaker : (n)** دیکھو Stone crusher

**Rock-butter : (n)** (۱) پھٹکری اور لوہے کا نرم ، زردی مائل مخلوط ۔ (۲) ایک قسم کی چٹنی (جس میں مکھن کی مقدار چینی سے دوگنا زائد ہوتی ہے) ۔

**Rock cake : (n)** ایک طرح کا کیک جس کی تہ سخت ہوتی ہے ۔

**Rock cavy : (n)** برازیلی جنس کی Cavy (ایک قسم کا جنگلی جانور) ۔

**Rock cod : (n)** (۱) چٹانی سمندری تہ میں پائی جانے والی کاڈ ۔

(۲) مختلف قسم کی مچھلیوں کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Rock codfish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Rock codling : (n) شمالی امریکا کی کاڈ مچھلیاں ۔

Rock cook : (n) Rasse جنس کی ایک مچھلی ۔

Rock cork : (n) ایک قسم کا Asbestos ۔

Rock crab : (n) چٹانی ساحلوں پرپائے جانے والے مختلف کیکڑوں میں سے کوئی ۔

Rock-cress : (n) (نباتیات) جر جیر کوہی ۔

Rock crystal : (n) (۱) سنگی بلور ؛ بلور کوہی ؛ قلمی گار ۔ (۲) بلور کوہی کا ٹکڑا ۔

Rock-dove : (n) جنگلی کبوتر ؛ پہاڑی کبوتر ۔

Rock drill : (n) چٹان برما ؛ چٹان میں چھید کرنے والی مشین یا آلہ ۔

Rock duck : (n) ایک قسم کی بط ۔

Rock-English : (n) جبرالٹر کی مخلوط انگریزی ۔

Rock fence : (n) (خصوصاً اسکاتستانی) پتھر کی دیوار ۔

Rock fever : (n) (طب) مالٹا بخار ؛ گھٹتا بڑھتا بخار ؛ میعادی بخار جس کا جبر الٹر میں زور ہے ۔

Rock-fish : (n) مچھلیوں کی بعض قسموں کا نام ۔

Rock flint : (n) چقماق نما بلور ۔

Rock floor : (n) سنگارد ؛ خاکِ سنگ ۔

Rock foil : (n) پتھر توڑ ؛ ایک قسم کا پودا جو چٹانوں میں نشو و نما پاتا ہے اس کا پھول سرخ ، سفید یا زرد ہوتا ہے ۔

Rock garden : (n) (۱) پتھروں کا ٹیلا جن کی درزوں میں پودے لگائے جاتے ہیں ۔ (۲) باغ جس میں خاص طور پر مصنوعی ٹیلے (Rockeries) ہوتے ہیں ۔

Rock glacier : (n) (ارضیات) چٹان تودہ ۔

Rock goat : (n) بُز کوہی ؛ پہاڑی بکرا ۔

Rock goose : (n) دیکھو Kelp Goose

Rock hammer : (n) چٹان توڑنے والا ہتھوڑا ۔

Rock hawk : (n) ایک قسم کا باز ۔

Rock-hewn : (a) چٹان سے تراشا ہوا ؛ چٹان میں سے ترشا ہوا ۔

Rock hound : (n) (۱) ماہر ارضیات ؛ (خصوصاً) تیل (کے کنویں) تلاش کرنے والا ۔ (۲) وہ شخص جس کا مشغلہ پہاڑوں میں گھوم گھوم کر قیمتی پتھر یا معدنیات جمع کرنا ہو ۔

Rock leather : (n) دیکھو Rock cork

Rock of ages : (n) حضرت مسیح علیہ السلام ۔

Rock-oil : (n) (کیمیا) چٹانی تیل ؛ نفط (پٹرولیم) ۔

Rock-paper : (n) دیکھو Rock cork

Rock parrakeet / Rock parrot : (n) ایک قسم کا توتا جو غاروں میں رہتا ہے ۔

Rock pigeon : (n) دیکھو Rock-dove

Rock-plant : (n) چٹان کے اوپر اگنے والا پودا ۔

Rock plover : (n) (حیوانیات) زقزاق کوہی ؛ پہاڑی پلور ۔

Rock purslane : (n) Calandrinia جنس کا ایک پودا ۔

Rock rabbit : (n) (۱) دیکھو Hypax ۔ (۲) دیکھو Pika ۔

Rock-ribbed : (a) زمین جس پر جا بجا چٹانیں نکلی ہوں ۔

Rock river : (n) لمبا اور تنگ چٹانی جھرنا ۔

Rock rose : (n) Helian themum جنس کا ایک پودا ؛ ایک چند روزہ پودا جس میں زرد اور گلابی پھول آتے ہیں ۔

Rock salt : (n) پہاڑی نمک ؛ کوہستانی نمک ؛ (کیمیا) لاہوری نمک ۔

Rock scorpion : (n) پہاڑی بچھو ۔

Rock-shaft : (n) نیم متحرک دُھرا ۔

Rock snake : (n) اژدہا ؛ تنین ۔

Rock sucker : (n) (حیوانیات) ترینه : تنبو مچھلی ۔

Rock sunfish : (n) دیکھو Rock bass

Rock-tar : (n) (کیمیا) پٹرول ۔

Rock-waste : (n) (ارضیات) چٹانی چورا : تارا میرا ۔

Rock weed : (n) خسِ دریائی (خصوصاً Fucus کی جنس کا) : کتانجک ۔

Rock whistle : (n) کوہ آلپس کا ایک پرند ۔

Rock-wood : (n) (کیمیا) بادامی اسبسطوس : بادامی سینہ کوہی ۔

Rock-work : (n) (۱) (نباتیات) مصنوعی چٹان : باغ سنگلاخ Rockery ۔ (۲) تودہ سنگ : تودۂ صخرہ : قدرتی چٹانوں کا سلسلہ ۔ (۳) چٹان پر چڑھنے کی مہارت ۔ (۴) ناہموار اور ناتراشیدہ پتھر کی دیوار ۔

Rocker : (n) [f. 'Rock(v)'.] (۱) جھولے کا کڑا ۔ (۲) سونا کھودنے والوں کا جھولا ۔ (۳) (امریکا) اسکیٹ جس کا تلا مڑا ہو ۔ (۴) بچوں کا لکڑی کا گھوڑا ۔ (۵) جھولا کرسی (امریکا) ۔ (۶) سائنسی آلہ جو بھاپ بننے میں تاپ کے اثر کو ظاہر کرتا ہے ۔ (۷) دیکھو Rocking-turn ۔ (۸) چمڑے کا جیکٹ پہن کر موٹر سائیکل پر سوار ہونے والا ۔

Of one's rocker : (عامیانہ) مجنون : سودائی : مخبوط : نادرست : علیل ۔

Rockered : (a) چٹان کی طرح مڑا ہوا ۔

Rockery : (n) (۱) مصنوعی ٹیلا جو باغ میں فرن (Ferns) لگانے کے لئے بناتے ہیں ۔ (۲) قدرتی چٹانوں کا سلسلہ ۔

Rocket : (n) [ME. 'Roket'.] (خصوصاً بول چال) دیکھو Rochet

Rocket : (n) [Fr. 'Roquette'.] (۱) صلیب نما پودوں کی مختلف قسمیں ۔ (۲) صلیب نما Hesperis جنس کا پودا ۔ (۳) خَردَل شب بو ۔

Base rocket : ایک پودا جس کے پھول خوشبو دار ہوتے ہیں ۔

Blue rocket : (نباتیات) جر جیر : پالم ۔

Garden rocket : (نباتیات) ہرائی شب بر ۔

London Rocket : (نباتیات) خوب گلاں : خاکشیر ۔

Wild rocket : (نباتیات) کُلک کوچ ۔

Wild rocket oil : (کیمیا) روغن منداب ۔

Yellow rocket : (نباتیات) ایہقان ۔

Rocket : (n) [Fr.'Roquet'.] (۱) ہوائی : بانی : چرخی (آتش بازی کی) ۔ (۲) راکٹ : استوانہ شکل معدنی خول جس میں آتش گیر مادہ ہوتا ہے اور بہت دور پھینکا جا سکتا ہے ۔ (۳) (عامیانہ) تنبیہ : سرزنش ۔

Sky rocket : صا روخ ۔

Step rocket : زینہ دار راکٹ ۔

Rocket : (v) (۱) پے در پے ہوائی یا چرخی چھوڑنا ۔ (۲) راکٹ سے بمباری کرنا ۔ (۳) گھوڑے کا بہت تیزی سے جست کرنا : راکٹ کی طرح تیزی سے بڑھنا ۔ (۴) (تیتر وغیرہ کا) تیزی سے سیدھا اور اونچا اڑنا ۔ (۵) (قیمتوں وغیرہ کا) بہت بڑھنا : بلندی پر ہونا : آسمان سے باتیں کرنا ۔

Rocket propulsion : (n) راکٹ رانی ۔

Rocket ship : (n) راکٹ طیارہ ۔

Rocketeer : (n) راکٹ میں کام کرنے والا : اڑنے والا ۔

Rocketry : (n) راکٹ رانی کا علم : راکٹ سائنس ۔

Rockies : (n) Rocky کی جمع ۔

Rockily : (adv.) استحکام سے : مضبوطی سے ۔

Rockiness : (n) ناہمواری : سختی : سنگلاخی : استحکام : مضبوطی : سنگینی ۔

Rocking : (a) جنبذہ : جھولتا ہوا : جھولنے والا ۔

Rocking : (n) (اسکاتستانی) شام کا اجتماع : شام کی بیٹھک (خصوصاً سوت کاتنے کے لئے) ۔

Rocking-chair : (n) جھولا کرسی : صندلیٔ تاب ۔

Rocking frame : (n) (میکانیات) جھولتا چوکھٹا : جھولتی فریم : رقاص فریم ۔

Rocking-horse : (n) بچوں کا لکڑی کا گھوڑا جو ادھر ادھر جھولتا ھے۔

Rocking-shaft : (n) جھولنے والی دھری : رقاص ڈنڈی ۔

Rocking-staff : (n) دھونکنی کا ڈنڈا ۔

Rocking-stone : (n) (ارضیات) جھولتا پتھر : چٹان جو ذرا سے سہارے سے ٹکی ھوئی ھو اور آسانی سے ہلائی جا سکے؛ متوازن پتھر : بھاری پتھر جو توازن کی حالت میں ھو اور چھوتے ہی ہلنے لگے ۔

Rocking turn : (n) اسکیٹنگ کا ایک توڑا یا کرتب : اسکیٹنگ کے دوران چکر کھانے کا ایک انداز ۔

Rockling : (n) Rhinonemus جنس کی مچھلی ۔

Rocky : (a) (۱) چٹانی : پتھریلا : سنگلاخ : سنگستانی: جہاں چٹانیں کثرت سے ھوں ۔ (۲) (مجازاً) پہاڑ کی طرح مستحکم : راسخ : مضبوط : سنگین : سخت : پر صلابت : مصمم ۔ (۳) پتھر صفت : ناہموار ۔ (۴) چقماق کا : چقماق کی طرح سخت ۔ (۵) (مجازاً) بے حس : احساس سے خالی : بے احساس : سخت دل : سنگدل : بے درد ۔ (۶) (مجازاً) ثابت قدم : پکا : پختہ ۔ (۷) شمالی امریکا کا مغربی سلسلۂ کوہ ۔

Rocky mountains : (n) دیکھو The rockies : شمالی امریکا کا سب سے بڑا پہاڑی سلسلہ (مغربی سلسلۂ کوہ) ۔

Rococo : (a) [Fr. ] (۱) قدیم فیشن کا: دقیانوسی : پرانی طرز کا ۔ (۲) ( عمارت ، فرنیچر وغیرہ) لوئی چہار دہم یا کوئی پانزدہم کے زمانے کا یا اس زمانے کی طرز کا: ضرورت سے زیادہ آرائشی کام والا (رکوکو) : لطافت سے خالی : زیادہ آرائشی ۔

Rococo : (n) قدیم طرز کی عمارت ، طرز تحریر وغیرہ : ایسی چیزوں کا ذوق ۔

Rod : (n) [Oe. 'Rodd'.] (۱) چھڑی : ڈنڈا : عصا : سلاخ : لوھے کی ڈنڈی ۔ (۲) بید : قمچی : شاخ (پودے کی خصوصاً قلم لگانے یا روپنے کے لئے) : ٹہنی ۔ (۳) (سروے) جریب : زمین ناپنے کا پیمانہ (ساڑھے پانچ مربع گز کا) ۔ (۴)(تشریح) عصایا راڈ : سلاخ نما ہڈی وغیرہ ۔ (۵)مچھلی مارنے کی چھڑ ۔ (۶) (مجازاً) قبیلہ : قوم : ایل : شریف خاندان کا نو عمر رکن ۔ (۷) (مجازاً) سزا دینے کا آلہ یا ذریعہ: (نیز) سزا : تادیب : عقوبت: عذاب۔ (۸) وہ دو شاخہ (چھڑی) جس کی مدد سے زیر زمین پانی یا معدنیات معلوم کی جاتی ہیں ۔ (۹) دیکھو Black Rod ۔ (۱۰) علامتِ قوت : طاقت ، قتل یا جبر کی حرکت۔ (۱۱) بنسی باز : کانٹے سے مچھلی پکڑنے والا ۔ (۱۲)ناپنے کی چھڑی : گز : بانس ۔ (۱۳) لمبائی کی ایک ناپ جو ساڑھے پانچ فٹ کے برابر ھوتی ھے ۔ (۱۴) رقبے کا پیمانہ (Square perch)۔ (۱۵) چھڑ نما کوئی چیز : راڈ نما بولٹ : لوہا ، جسم وغیرہ ۔

Spare the rod in spoil the child : بے مارے بچہ بگڑے : بغیر مارے بچہ بگڑ جاتا ھے ۔

To have rod in pickle for : (عموماً مجازاً) سزا دینے کے لئے موقع کا منتظر رہنا ۔

To kiss the rod : سزا کو عاجزی یا خوشی سے برداشت کرنا ۔

To make a rod for one's own back : آپ ہی مصیبت مول لینا : اپنے لئے اپنے آپ ہی مصیبت پیدا کرنا : خود سے زحمت مول لینا ۔

Rod in pickle : (n) عقوبت : سزا : سرزنش ۔

Rode : (v) [Origin Obsc.] (۱) (جنگلی پرند کا) شام کے وقت زمین کی طرف اڑنا ۔ (۲) (چہے کی قسم کے پرند کا) انڈے دینے یا سینے کے زمانے میں روزانہ شام کو اڑانیں بھرنا ۔

Rodent : (a) [L. 'Rodent'.] (۱) (حیوانیات) کترنے والا : قارض : جوندہ ۔ (۲) Rodentia کی جنس کا ۔ (۳) (طب) السر یا کینسر کا ۔

Rodent : (n) (۱) Rodentia جنس کا حیوان ۔ (۲) کترنے والا جانور۔ (۳) (طب) اکّال : کینسر : السر ۔ (۴) گوشت کو کھا جانے والا پھوڑا ۔

Rodent ulcer : (n) (طب) زخم اکّال : گوشت خورہ ۔

Rodential : (a) کترنے والا : کترنے والے جانوروں کا یا ان سے متعلق ۔

Rodeo : (n) [Sp. 'Rodeo'.] (۱) مغربی امریکا کی چراگاھوں میں مویشی کو داغنے کے لئے جمع کرنے کا عمل : مویشی کو جمع کرنا ۔ (۲) مویشی کے جمع کرنے کا باڑا یا مقام ۔ (۳) چرواھوں کے کرتب کی نمائش : موٹر سائیکل کی سواری کے کھیل کی نمائش ۔

Rodless : (a) بے ڈنڈے کا : بے راڈ کا ۔

Rodlet : (n) چھوٹا راڈ : چھوٹا ڈنڈا یا چھڑی ۔

Rodlike : (n) چھڑی نما : راڈ جیسا : ڈنڈے یا چھڑی کا سا ۔

Rodomont : (n) [It.'rodomonte'.] شیخی باز : ڈینگ ہانکنے والا : ڈینگیا۔

Rodomontade : (n) [Fr.] شیخی : ڈینگ : لاف و گزاف : لاف زنی : لافِ بیہودہ : بیہودہ گوئی ۔

Rodomontade : (a) شیخی باز : ڈینگ سے بھرا ہوا : ڈینگیا : پر لاف و گزاف : شیخی کی : ڈینگ کی (باتیں) ۔

R(h)odomontade : (v) شیخی بگھارنا : لاف زنی کرنا : ڈینگ ہانکنا : دون کی لینا ۔

R(h)odomontader : (n) شیخی بگھارنے والا : ڈینگیا۔

Roe : (n) [OE. 'Raha'.] چھوٹے ہرن کی ایک قسم : چکارا : ہرنی ۔

Roe : (n) [ME. 'Row(e) '.] آشپل : مچھلی کے انڈے : مچھلی کے بیضہ دان میں انڈوں کا گچھا۔

Hard roe : مادہ مچھلی کے انڈے ۔

Soft roe : نر مچھلی میں انڈے کا مادہ ۔

Roe-buck : (n) نر ہرن : نر چکارا ۔

Roe corn : (n) مچھلی کے بیضہ دان میں سے ایک انڈا ۔

Roe-deer : (n) ہرن : ہرنی : چکارا ۔

Roed : (a) مچھلی کے انڈوں سے بھرا ہوا : مچھلی کے انڈوں والا ۔

Roentgen : (تاریخ) رانجن : (نیز) دیکھو Rontgen ۔

Roentgen ray : (n) ایکسرے ۔

Roentgenogram : (n) ایکسرے کے ذریعہ تصویر کشی : دیکھو Radiograph ۔

Roentgenograph : (n) دیکھو Roentgenogram

Roentgenograph : (v) ایکسرے کے ذریعہ فوٹو لینا ۔

Roentgenography : (n) ایکسرے کے ذریعہ فوٹو گرافی ۔

Roentgentology : (n) ریڈیو لاجی کی ایک برانچ جو ایکسرے کے ذریعہ بیماریوں کا پتہ چلاتی ہے ۔

Roestone : (n) دیکھو Oolite

Rogation : (n) [L. 'Rogatio'.] (۱) (کلیسا ، جمع میں) مناجات اولیاء جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی عید معراج سے تین دن پہلے گائی جاتی ہے ۔ (۲) (قدیم روم) وہ قانون جو روما کا Consul یا Tribune مجلس جمہوری کے سامنے پیش کرتا تھا ۔

Rogation days : (n) مناجات اولیاء کا دن (مبارک پنجشنبہ سے پہلے کا سوموار ، منگل اور بدھ) ۔

Rogation flower : (n) حشیش الحلیب : شیر زا ، جس کے ہار بنا کر مناجات اولیاء کے دنوں میں جلوس میں لے جاتے تھے ۔

Rogation Sunday : (n) ایسٹر کے بعد کا پانچواں اتوار : Ascension day سے پہلے کا اتوار ۔

Rogation week : (n) وہ ہفتہ جس میں Ascension day (مبارک پنجشنبہ) پڑتا ہے ۔

Rogational : (a) مناجات اولیاء سے متعلق ۔

Rogatory : (a) اطلاعات حاصل کرنے والا خصوصاً کسی کمیشن وغیرہ میں ۔

Roger : (n) [Rogier of Teut. origin.] عام یا خاص نام کے طور پر استعمال ہوتا ہے : ایک مردانہ نام ۔

The jolly Roger : بحری قزاقوں کا سیاہ علم ۔

Roger : (n) (۱) سگنل کوڈ کے لئے حرف 'R' کی جگہ استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) ریڈیو ٹیلیفونی میں اس مقصد کے لئے استعمال ہوتا ہے کہ "آپ کا پیغام معلوم ہوا اور سمجھ لیا گیا" ۔

Roger/ Rodger : (v) ہم بستر ہونا : مباشرت کرنا ۔

Roger de Coverly / Roger of Coverly : (n) ایک قسم کا دیہاتی (انگلش) ناچ اور راگ : نیز 'Sir' کے ساتھ بھی استعمال ہوتا ہے اور اسے 'Sir Roger' بھی کہتے ہیں ۔

Rogue : (n) [prob. fr. L. 'Rogaue'.] (۱) دغا باز : بے ایمان : غیر اصولی آدمی : بد معاش : شریر : بد ذات ۔ (۲) شیطان : شریر (پیار میں کہتے ہیں) شیطان صفت ۔ (۳) (قدیم) آوارہ گرد ۔ (۴) (نباتیات) انمل پودا : نکما پودا ۔ (۵) مست ہاتھی : سرکش جانور (جو گلے سے الگ رہتا ہے) ۔ (۶) جھجھکنے والا گھوڑا (شکار کا یا گھوڑ دوڑ کا) ۔

Rogue : (v) (۱) آوارہ گرد کی طرح زندگی گزارنا : خانہ بدوش کی زندگی گزارنے والا ۔ (۲) شرارت کرنا : بد معاشی کرنا ۔

(۳) فریب دینا : دھوکا دینا : ٹھگنا : ٹھگ لینا : فریب سے کر لوٹنا ۔ (۴) نکتے پودوں کو اکھاڑ کر پھینک دینا۔

Rogue elephant : (n) مست ہاتھی : فیلِ سرکش ۔

Roguer : (n) شرارت کرنے والا : خانہ بدوش کی زندگی گزارنے والا ۔

Roguery : (n) شرارت : بدمعاشی : شیطنت : پاجی پن : پست فطری: رذالت : بد ذاتی : دغابازی ۔

Rogue's gallery : (n) بد معاشوں کی تصویروں کو جمع کرنا ۔

Rogue's Latin (n) چور لاطینی بولی ۔

Rogue's march : (n) کسی کو فوج یا چھاؤنی سے نکالنے کے وقت کی ترم بازی ۔

Rogue's yarn : (n) بحری فوج میں استعمال ہونے والی ایک قسم کی رسّی ۔

Rogueship : (n) شرارت : بدمعاشی کی حالت : شیطنت : رذالت : بدذاتی ۔

Roguish : (a) (۱) شریر : بد معاش : بد ذات : پست فطرت ۔ (۲) شیطنت آمیز : فریب کار : دغل : بے شرافت ۔ (۳) دل لگی باز : مسخرا : شرارت سے بھرا ہوا : چھٹا ہوا : پر لے درجے کا : عیار : چالاک ۔ (۴) (نباتیات) نکتا : معمولی : نچلا (پودا) ۔

Roguishly : (adv.) شرارت سے : بد معاشی سے : فریب کاری سے ۔

Roguishness : (n) شرارت : بدمعاشی : فریب کاری : مسخراپن ۔

Roi : (n) بادشاہ : شاہ (فرانسیسی میں) ۔

Le roi de veult : ملک معظم منظور فرماتے ہیں (پارلیمنٹ کے مسودۂ قانون کی بادشاہ کی طرف سے توثیق الفاظ میں ہوتی ہے) ۔

Le roi's avisera : ملک معظم غور فرمائیں گے (پارلیمنٹ کے مسودۂ قانون کی شاہی توثیق سے انکار ان الفاظ میں ہوتا ہے) ۔

Roi faineant : (n) برائے نام صدر : شاہ شطرنج ۔

Roil : (v) [Origin obsc.] (۱) (اب امریکا اور بول چال) گدلا کرنا (پانی وغیرہ) : میلا کرنا ۔ (۲) تنگ کرنا : دق کرنا : پریشان کرنا : غصہ دلانا : بر افروختہ کرنا : برہم کرنا ۔

Roil : (n) (۱) برہمی : بر افروختگی ۔ (۲) گدلاپن : میلاپن (پانی)۔

Roister : (v) [Fr. 'Rustre'.] رنگ رلیاں منانا : اودھم مچانا ۔

Roisterer : (n) خرمستیاں کرنے والا : اودھمی ۔

Roistering : (n) خر مستی : رنگ رلیاں : اودھم ۔

Roistering : (a) خرمستیاں کرنے والا ۔

Roke : (n) [Prob. of Scand. origin.] (۱) (اب بول چال) دھواں : بھاپ : اسٹیم : کہر : دھند : کہرا : شب دود : بخارات : پھوار۔ (۲) (طبیعیات) بخارات (کیمیا) دھُواں (موسمیات) بوندا باندی ۔

Roke : (v) دھواں چھوڑنا : بخارات نکلنا : دھواں نکلنا : دھواں اٹھنا : بھاپ یا بخار نکلنا : بھاپ بن کر اڑنا : کہر آلود ہونا : دھندلا ہونا (بول چال) ۔

Roky : (a) کہر آلود : کہریلا : دھندلا سا : دھندلا : (وہ وقت) جب پھوار پڑ رہی ہو ۔

Roland : (n) [OFr. 'Roland'.] (۱) (تاریخ) رولینڈ : بطل ۔ (۲) شارلمین (Charlemagne) کا بھتیجا جس کا نام داستانوں میں مشہور ہے ۔

(To gave) a Roland for an Oliver : جیسے کو تیسا : ترکی بہ ترکی جواب (دینا) ۔

Role : (n) [Fr.] (۱) ایکٹر کا پارٹ ۔ (۲) فرض : کام : مفوضہ کام : کارمنصبی ۔

Roll : (n) [L. 'Rotulus'.] (۱) (اُستوانہ نما) لپٹا ہوا بنڈل یا کاغذ کا پلندہ : چونگا : لپٹا ہوا کاغذ : طومار ۔ (۲) (ایونی (Ionian) کارنس یا سرستون میں) مرغول : کنٹاؤ : چکر دار بیل جو آیونی ، کارنتھی ستون کی خصوصیت ہے ۔ (۳) (اُستوانہ نما) لپٹا ہوا خریطہ ۔ (۴) رجسٹر : فہرست : فرد : کیٹلاگ ۔ (۵) مصدقہ سالیسٹروں کی فہرست (عام طور پر جمع) ۔ (۶) حاضری کا رجسٹر۔ (۷) کسی چیز کا اُستوانہ نما پلندہ یا اس سے ملتی ہوئی چیز : ٹکیا : بٹی ۔ (۸) ایک قسم کی چھوٹی ڈبل روٹی ۔ (۹) کسی چیز کا مُڑا ہوا کنارہ مثلاً کوٹ کا کالر ۔ (۱۰)(جلد بندی) بیلن جس سے جلد پر نقش و نگار بناتے ہیں ۔ (۱۱) کسی قسم کی بیلن نما چیز : لڑھکن : بیلن : بیلنا ۔ (۱۲) (فوج) دیکھو Muster-roll ۔

Master of the rolls : عدالت مرافعہ کاجج جو بعض سرکاری کاغذات کا محافظ بھی ہوتا ہے ۔

**The Rolls :** محافظ خانہ ۔

**To be struck off the rolls :** سالیسٹروں کی فہرست سے نام خارج ہو جانا ۔

**Roll : (n)** [f.'Roll (v).'] (۱)لڑھکانے کا عمل : لڑھکن ۔ (۲) ہلنے ڈولنے کی حرکت : بیلن دار گیٹ ۔ (۳) گھاس پر بیلن پھیرنے کا عمل ۔ (۴) لڑکھڑاتی چال : لغزش : لہر دار شکل یا حرکت : لہر یا خطوط ۔ (۵) ڈھول کی ڈھم ڈھم ۔ (٦)بجلی یا آواز کی گرج ۔ (۷) آواز کی روانی یا لے ۔

**Roll : (v)** [OFr.'Roler'.] (۱) لڑھکنا: لڑھکنی کھانا ۔ (۲)گھمانا :چکر دینا : پھرانا :پھیرنا : پھرنا : دائرے میں گھومنا یا گھمانا: پہیے پر گھمانا : چلانا (بائیسکل) ۔ (۳) لپیٹنا : لپٹنا (چونگے یا اُستوانے کی شکل میں) بل دینا : حلقہ بنانا : گول تہ کرنا : بل کھانا ۔ (۴) (آنکھیں) مٹکانا : گھمانا ۔ (۵)لوٹنا : لوٹ لگانا ۔ (٦) جھومنا : جھومتے ہوئے چلنا : جھولنا : ہلنا ڈولنا: ہلنا جلنا ۔ (۷) لہریں اٹھنا : سطح کا ناہموار ہونا : لہریں لیتے ہوئے بہنا ۔ (۸) (حرف کو) کھنکتی ہوئی آواز میں ادا کرنا ۔ (۹) لَے یا قرأت سے ادا کرنا: لحن کے ساتھ پڑھنا۔ (۱۰) (گاڑی کا) چلنا: گھڑ گھڑ چلنا : (گاڑی میں) جانا : (گاڑی کا کسی کو) لے جانا : پہیے پر دوڑنا : چلنا ۔ (۱۱) بیلن پھیرنا : بیلن سے دبانا ۔ (۱۲) محور کے گرد گھومنا : گردش کرنا ۔ (۱۳) گرا دینا : پچھاڑ دینا : (استعارۃً) ست پٹا دینا ۔ (۱۴) (مجازاً) دماغ میں (بات کو) اٹا دینا : (کسی مسئلہ وغیرہ پر) غور کرنا : سونچنا۔ (۱۵) گھمانا : گردش دینا : گھوم جانا : چکر لگانا : طواف کرنا ۔ (۱٦)گول سا بن جانا: گولا بنا دینا : گول شکل میں بن جانا۔ (۱۷) ملفوف کرنا : کسی چیز سے لپیٹنا ۔ (۱۸)مسطح کرنا (زمین کو رولر سے) برابر کرنا : ہموار کرنا ۔ (۱۹) رولنگ پن کے ذریعہ (لَئی) پھیلانا : لَئی لگانا ۔ (۲۰) (پتھر یا چٹان کو) چھوٹا کرنا (گول شکل میں) ۔ (۲۱) گھومتے ہوئے حرکت کرنا : باری باری چلنا : حرکت کرتے ہوئے آگے بڑھنا ۔ (۲۲) آہستہ آہستہ آگے بڑھنا: لہریں لیتے ہوئے آگے بڑھنا ۔ (۲۳) اِدھر اُدھر جانا: مکان بار بار بدلنا: سفر کرنا ۔ (۲۴)(عامیانہ) جمع ہونا : یکجا ہونا : اکٹھا کرنا : ڈھیر لگانا (چیزوں کا)۔ (۲۵) گاڑی پر سوار ہونا : گاڑی میں سفر کرنا ۔ (۲٦) بہتے پانی پر کھینچنا : پانی میں بہنا ۔ (۲۷)(دریا ، سمندر ، ندی وغیرہ) تیز میں بہنا : لہر مانند تیزی سے چلنا : تیز چلنا ۔ (۲۸) (وقت یا موسم) گزرنا : گزر جانا : ختم ہو جانا ۔ (۲۹) (زمین) لہریں لینا : لہرانا : لہر یا ہونا ۔ (۳۰) (آواز کا) صدا پیدا کرنا : گونجنا : (بادل کا) گرجنا : زور دار آواز ہونا ۔ (۳۱) (زبان ، گفتگو وغیرہ) رواں ہونا : تیز ہونا : چلنا ۔ (۳۲) (مجازاً) جی بھر کے لطف اٹھانا : مزے لینا : عیش و عشرت میں بسر کرنا ۔ (۳۳) (خیال ، فکر ) دماغ میں گردش کرنا : غور کرنا : سوچنا ۔ (۳۴) (جہاز) ہلنا جلنا : ادھر سے ادھر حرکت کرنا۔ (۳۵) اکڑ کر چلنا : اِترا کر چلنا : اینٹھ کر چلنا : دون کی لینا : شیخی بگھارنا ۔ (۳٦) سکڑنا : سمٹنا : ٹھٹھرنا ۔ (۳۷) (ایر کرافٹ) طول میں محور پر گھومنا ۔

**Roll acquittance : (n)** قبضُ الوُصول ۔

**Roll book : (n)** وہ رجسٹر جس میں ٹیچر اپنے شاگردوں کی حاضری یا کلاس ورک کا ریکارڈ رکھتا ھے : حاضری رجسٹر ۔

**Roll-call : (n)** (۱) حاضری ۔ (۲) (فوج) حاضری کے لئے بلانے کا اشارہ ۔ (۳) دیکھو Register ۔

**Roll-call : (v)** حاضری لینا ۔

**Roll-collar : (n)** گھمایا ہوا کالر ۔

**Roll man : (n)** رولنگ مشین پر کام کرنے والا : رولنگ مشین چلانے والا ۔

**Roll-on : (n)** (۱) عورتوں کا ایک لباس : ربر یا الاسٹک کی پیٹی ۔ (۲) ایسی بوتل میں گوند یا سیال چیز جس کے سر کے اوپر گھومنے والا گولا ہوتا ھے ۔

**Roll one over : (n)** ڈھکیل دینا : لڑھکنی کھلانا ۔

**Roll sulphur : (n)** (کیمیا) سلاخی گندھک ۔

**Roll-top : (n)** گھومنے والے نیم مدوّر ڈھکنے کی میز ۔

**Roll-top desk : (n)** دیکھو Roll-top

**Roll up : (v)** (فوج) دشمن کی فوج کو گھیر کر نیم دائرے کی شکل میں لے آنا ۔

**Rollable : (a)** جو لپیٹا جا سکے ۔

**Rolled : (a)** لپیٹا ہوا : لپٹا ہوا : مسطح : بیلا ۔

**Rolled glass : (n)** (۱) (کیمیا) بیلا شیشہ ۔ (۲) اُستوانہ گلاس یا شیشہ ۔

**Rolled gold : (n)** بیلا سونا : رولڈ گولڈ : سونے کا پتر : وہ تانبا جس پر سونے کا پانی چڑھایا ہوا ہو ۔

**Roller : (N)** (۱) دیکھو Rolling-pin (بول چال) ۔ (۲) لڑھکانے والا : لڑھکنے والا ۔ (۳) بیلن : بیلنی (مختلف قسم کی) :

رولر : اُستوانہ ۔ (۴) لپٹی ہوئی پٹی ۔ (۵) (حیوانیات) لوٹن کبوتر : لقا ۔ (۶) (حیوانیات) اخیل : سبز قبا : کوے کی قسم کا خوش رنگ پرند ۔ (۷) زور کی لہر : زور دار موج ۔ (۸) آہنجہ : بوجھ اٹھانے کی چھڑی : گرداں ڈھول : گھومنے والا پہیا ۔ (۹) لکڑی کا بھاری اُسطوانہ۔ (۱۰) موسیقی کے بکس کا دندانہ دار گردش کرنے والا بیرل ۔ (۱۱) محور پر گھومنے والا چھوٹا پہیا ۔ (۱۲)سائیکل کی رولر چین ۔ (۱۳) (گھوڑے کا) کشادہ تنگ : کشادہ زیر بند ۔ (۱۴) ایک قسم کا گھنگریلا بال ۔

**Roller : (n)** [G. f. 'Rollen'.] (۱) دیکھو (Coracius garrulus) جنس کی چڑیا ۔ (۲) خوش گلو : زرد رنگ کا گانے والا پرند ۔

**Roller-bandage : (n)** (طب) عُصابۂ لفیفہ : لپٹی ہوئی پٹّی : لمبی تنگ (کم عرض) پٹی جو جراحی عمل کے وقت سہولت سے استعمال کرنے کے لئے خاص طریقے سے لپٹی ہوتی ھے : رولر بینڈیج ۔

**Roller board : (n)** آرگن میں رولر کھینچنے والا بورڈ ۔

**Roller-bolt : (n)** گاڑی میں وہ ڈنڈا یا سلاخ جو کمانیوں کے سہارے کے لئے لگایا ہوتا ھے ۔

**Roller coaster : (n)** (امریکا) تفریح گاہ کی کلا پٹری : تفریح گاہ کی ریل ۔

**Roller gin : (n)** روئی اوٹنے کی مشین : بنولے نکالنے کی مشین ۔

**Roller-mill : (n)** رولر مِل : رولر کے ذریعہ پیسنے کی مشین ۔

**Roller-shop : (n)** دھات کو رُولنے کا کارخانہ ۔

**Roller-skate : (n)** رولر اسکیٹ : برف کے علاوہ کسی بھی سطح پر چلنے والی پہیے دار گاڑی : پہیے دار اسکیٹ ۔

**Roller towel : (n)** بیلن پر چڑھا تولیہ ۔

**Rolley/ Rolly : (n)** (۱) (کان کنی) ایک طرح کا بے دیوار اور بے چھت چوپہیا چھکڑا ۔ (۲) بار برداری کی ٹرام گاڑی : لمبی نیچی گاڑی جس میں کنارے نہ ہوں : ٹھیلا ۔

**Rollick : (n)** [Origin unkn.] (۱) رنگ رلیاں منانا : عیش کرنا : دھما چوکڑی مچ‌انا : اچھلنا : کودنا : دھینگا مشتی کرنا: (بچوں کا) ساتھ کھیلنا کودنا : ہڑدنگا کرنا ۔

**Rollick : (n)** دھینگا مشتی : خر مستی : دھما چوکڑی : رنگ رلیاں : ہنسی : دل لگی : چہل : پُر لطف صحبت ۔

**Rollicker : (n)** دھینگا مشتی کرنے والا : دھما چوکڑی مچانے والا : ہنسی مذاق کرنے والا ۔

**Rollicking : (a)** شور غل سے متعلق : غُل غپاڑا کرنے والا ۔

**Rolling : (a)** (۱) گردندہ : گھومنے والا : کسی سطح پر آگے بڑھنے والا : رولنگ ۔ (۲) پہیے پر گھومنے والا : لہریا ۔ (۳) (وقت ، موسم) گزرنے والا ۔ (۴) مدوّر : گرداں: گھومنے والا : کسی مرکز پر بار بار گھومنے والا : دائرہ کی شکل میں حرکت کرنے والا : دورہ کرنے والا ۔ (۵) (آنکھ) مٹکنے والی : آنکھ کے خانے میں اُوپر نیچے حرکت کرنے والا ۔ (۶) ہلنے ڈولنے والا : جنبش کرنے والا ۔ (۷) مو جزن ہونے والا : موجیں مارنے والا : لہرانے والا ۔ (۸) چڑھنے والا : اوپر اٹھنے والا ۔(۹) گرج دار (آواز) : تیز آواز والا : صدائے باز گشت والا ۔

**Rolling chair : (n)** پہیے دار کرسی : مدور کرسی ۔

**Rolling-mill : (n)** .دھات کو پیسنے والی طاقت ور مشین ۔

**Rolling-pin : (n)** لکڑی یا شیشے وغیرہ کا صاف چکنا بیلن جو لئی وغیرہ بنانے میں کام دیتا ھے ۔

**Rolling-press : (n)** (۱) تانبے کی پلیٹ سے چھاپنے کی بیلن دار مشین ۔ (۲) بیلن دار شکنجہ : بیلن شکنجہ : نمونہ در آور : رولنگ مشین ۔

**Rolling stock : (n)** ریلوے کی گاڑیوں ، انجنوں ، ویگن وغیرہ کا ذخیرہ ۔

**Rolling stone / Rolling-stone : (n)** (۱) محاورے میں A rolling stone gathers no moss ۔ (۲) جہانگرد : سیلانی : گھومنے پھرنے والا : بیکار ۔ (۳) بیلن نما پتھر پیسنے کی مشین ۔

**A rolling stone gathers no moss :** جو آدمی اِدھر سے اُدھر ڈھلکتا رہتا ھے اسے کچھ ہاتھ نہیں آتا ۔

**Rollingly : (adv.)** گردندہ طور پر : گھومتے ہوئے : مدوّر طور پر ۔

**Rolls : (n)** طومار : رجسٹر ۔

**Roly-poly /Rolypoly : (n)** (۱) مختلف کھیلوں کے نام (جس میں گیندکا لڑھکنا خاص خصوصیت کا حامل ہوتا ھے) ۔ (۲)ایک قسم کی پڈنگ جو چونگے کی شکل میں بنائی جاتی ھے ۔

**Roly-poly : (a)** گول مٹول : موٹا تازہ : کوتاہ و فربہ : چھوٹا اور موٹا

(خصوصاً لڑکوں سے متعلق ) ۔

Rom/ Roma : (۱) جپسی مرد ؛ خانہ بدوش مرد ۔ (۲) جپسی لوگ ؛ جپسی (ایک خانہ بدوش قوم) ۔

Romaic : (a) [Gr. 'Romaikos'.] جدید یونانی زبان کا یا اس سے متعلق ۔

Romaic : (n) جدید یونانی زبان یا بول چال ۔

Romaic dance : (n) ایک جدید یونانی رقص ۔

Romaika : (n) [mod. Gr.'Romaike'.] دیکھو Romaic dance

Romaji : (n) رومن حروف تہجی جو جاپانی ترجمہ میں استعمال ہوتا ہے ۔

Romal /Rumal : (n) [Urdu (pers). 'Rumal'.] رومال ؛ رومال کی شکل کا ریشمی یا سوتی کپڑا ۔

Roman : (n) [L.'Romanus'.] (۱) قدیم روماکا باشندہ ؛ قدیم روما کی زبان ؛ رومی شہری یا رومی سپاہی ؛ رومن سلطنت کا رہنے والا ۔ (۲) روم کے دور وسطیٰ یا جدید روم کا باشندہ ۔ (۲) (جمع) قدیم روم کا وہ شہری جس نے عیسائی مذہب قبول کر لیا ہو ۔ (۳) (دینیات) رومن کیتھولک ؛ رومن کیتھولک کلیسا کا رکن ۔ (۵) (طباعت) رومن ٹائپ ۔

King of the Romans /Emperor- : مقدس رومی سلطنت (وسطیٰ اور مغربی یورپ کی جو ۱۸۰۶ء تک قائم رہی) کا سربراہ ۔

Roman : (a) [OFr. 'Roamain'.] (۱) رومی ؛ رومائی ؛ قدیم روما کا (باشندہ) ۔ (۲) رومی کلیسا کا ؛ رومن کیتھولک مذہب کا ۔ (۳) قرون وسطیٰ کے روما یا حدود روما کا ؛ جدید رومی ۔ (۴) (زبان) دیکھو Latin (a) - (۵) رومن ٹائپ سے متعلق ؛ جدید ٹائپ سے متعلق ؛ (خصوصاً Italic اور Gothic حروف کی ضد ) ۔ (٦) رومن مانند (خصوصاً ایمانداری ، محنتی ، ہمت ور ، کفایت شعاری میں) ۔ (۷) (ناک) کھڑی ؛ بانسا ۔ (۸) (تحریر) گول اور نمایاں ۔ (۹) اعدادی حروف I,V, X, L,C, D, M ۔ (۱۰) (تعمیرات) دیکھو Composite (a) ۔ (۱۱) رومی قانون ، تاریخ ، عہد قدامت کے مطالبہ میں مشغول ۔ (۱۲) مقدس رومی سلطنت سے متعلق ۔

(Holy) Roman Empire : مقدس رومی سلطنت (وسطیٰ اور مغربی یورپ کی جو ۱۸۰۶ء تک قائم رہی) ۔

Roman alphabet : (n) رومن حروف تہجی ۔

Roman alum : (n) اٹلی میں پائی جانے والی سرخی مائل پھٹکری ۔

Roman architecture : (n) دیکھو Composite اور Order

Roman balance / -beam : (n) قُپّان ؛ اسٹیل یارڈ کی معمولی شکل ۔

Roman brick : (n) رومن اینٹ ؛ ( ۱/۲ ۱ انچ x ٦ انچ x ۱۲ انچ کی اینٹ) ۔

Roman candle : (n) (۱) اُستوانہ نما آتش بازی جس سے لگاتار ستارے نکلتے ہیں ۔ (۲) اسپینی خنجر ۔

Roman Catholic : (n) رومن کیتھولک چرچ کا رکن ؛ کیتھولک مذہب کا پیرو ۔

Roman Catholic : (n) رومن کیتھولک سے متعلق ؛ کیتھولک مذہب کا (پیرو) ؛ رومن کلیسا کا ۔

Roman Catholically / -catholicly : (adv.) رومن کیتھولک کے طور پر ؛ رومن کلیسا کے طریقے سے ۔

Roman Catholicism : (n) رومن کیتھولک چرچ کا عقیدہ، مذہب وغیرہ ۔

Roman cement (n) چونا ، بالو اور پانی میں کلسی مادہ ملا کر بنایا ہوا سمنٹ ۔

Roman collar : (n) رومن کیتھولک کا ایک قسم کا کالر ۔

Roman Empire : (n) (تاریخ) سلطنت روما (مشرقی سلطنت جس کا پایۂ تخت روما تھا اور مغربی سلطنت جس کا پایۂ تخت قسطنطنیہ تھا) ۔

Roman fever : (n) فصل بخار ؛ ملیریا ۔

Roman-fleuve : (n) طویل اور مخصوص قسم کا فرانسیسی ناول جو کئی جلدوں میں ہو اور کسی خاندان کے حالات کو بیان کرے ۔

Roman gold : (n) ارضی سونا ۔

Roman law : (n) (قانون) رومن قانون ۔

Roman letter : (n) (طباعت) معمولی ٹائپ ؛ معمولی حروف چھاپ ۔

Roman mosaic : (n) رومن پچی کاری جو رنگین شیشوں کی چھوٹی اور پتلی چھڑیوں سے بنتی ہے ۔

Roman nose : (n) طوطے کی سی ناک : عُقابی ناک ۔

Roman numerals : (n) (ریاضیات) اعداد رومی : رومی ہندسے ۔

Roman school : (n) پینٹنگ کا اسکول جس میں رفائیل سربراہ تھا رفائیلی طرز نقاشی ۔

Roman snail : (n) گھونگھے کی ایک قسم جسے کھاتے ہیں ۔

Roman steelyard : (n) دیکھو Roman Balance

Roman type : (n) (طباعت) عام چھاپا : معمولی ٹائپ ۔

Roman vitriol : (n) (کیمیا) نیلا تھوتھا ۔

Romance : (n) [OFr. 'Romanz, romans'.] (۱) فرانس کی بول چال کی زبان : رومانی زبان (اُن زبانوں میں سے کوئی زبان جو قدیم فرانس ، اسپین وغیرہ میں بولی جاتی تھیں ) ۔ (۲) (اسم مجہول) وہ زبانیں جو لاطینی سے نکلی ہیں: لاطینی زبانیں ۔ (۳) قرون وسطیٰ کی رزمیہ داستان : جنگ نامہ : اسپینی تاریخی رزمیہ داستان یا مختصر نظم : (اس قسم کی) داستان منظوم حماسی ۔ (۴)رومان (قصہ یا ادب کی وہ صفت جس میں روزمرہ کی زندگی سے ہٹتے ہوئے واقعات بیان کئے جائیں ) (خصوصاً سولہویں اور سترھویں صدی میں صرف تحقیقات اور زندگی کے حالات سے انحراف کئے جانے کا واقعہ ) ۔ (۵) رومان کا سا واقعہ : حیرت انگیز اور پُر اثر واقعہ : عیش و محبت کا معاملہ : (نفسیات) رومان : محبت سازی : عاشقانہ داستان ۔ (۶) رومانی رنگ : تخیلی رنگ : تخیل پرستی : وہ ادب جس میں رومان ہو: رومانی افسانہ ۔ (۷) مبالغہ : رنگ آمیزی : خیال آرائی : دلچسپ جھوٹ : افسانۂ دل پذیر و خیالی ۔ (۸)رومانی ناول یا کہانی: داستان ۔ (۹)رومانی کردار: رومانی صفت : رومانی ہونے کی حالت ۔ (۱۰) غیر محتاط کہانی : ایجاد یاافسانہ ۔

Romance : (a) (۱) لاطینی الاصل زبان کا : لاطینی زبانوں کا ۔ (۲) رومانی : رومان کا ۔

Romance : (v) [Fr.'Romancer'.] (۱) مبالغہ کرنا : حاشیہ چڑھانا : رنگ آمیزی کرنا : بڑھا چڑھا کر کہنا ۔ (۲) رومانی خیالات رکھنا : لاطینی زبان استعمال کرنا : رومانی زبان استعمال کرنا ۔ (۳) مہربانی چاہنا : لطف و کرم کا خواہش مند ہونا : امداد طلب کرنا ۔ (۴) محبت کرنا : محبت کے جذبات کا اظہار کرنا : عاشقانہ داستان بیان کرنا ۔

Romanceless : (a) تخیّل سے خالی : کور ذوق : رومان سے خالی ۔

Romancer : (n) (۱) رومان کا مصنف : رومانی افسانہ نویس :رومان نویس : رومان نگار ۔ (۲) قرون وسطیٰ کا رزمیہ نگار ۔ (۳) مبالغہ آمیز مصنف : غیر واقعاتی کہانی لکھنے والا : دلچسپ جھوٹ گھڑنے والا : داستان نویس ۔

Romancist : (n) [Sp .'Romancista'.] (۱) حماسہ نویس : رومانی نظم لکھنے والا ۔ (۲) رومانی ناول نگار ۔ (۳) مبالغہ آمیز داستان لکھنے والا ۔

Romanes : (n) جپسی لوگوں کی زبان : جپسی زبان ۔

Romanesque : (a) (۱) لاطینی الاصل زبان کا ۔ (۲)(تعمیرات) رومانی طرز تعمیر کا : رومانی طرز تعمیر میں بنایا ہوا ۔ (۳)رومانی طرز کا (فن) ۔ (۴) حماسی : رزمی : عاشقانہ : خیالی : مجازی ۔

Romanesque : (n) (تعمیرات) رومانی طرز تعمیر ۔

Romanic : (a) [L. 'Romanicus'.] (۱) (زبان) لاطینی الاصل : قدیم فرانس یا اسپین کی (زبان) ۔ (۲) قدیم رومی نسل کا: رومی تمدن کا حامل : رومی لوگوں سے متعلق ۔

Romanic : (n) لاطینی الاصل زبان بولنے والا ۔

Romanish : (a) رومی : روم سے متعلق ۔

romanism : (n) (۱) رومن کیتھولک مذہب یا عقیدہ ۔ (۲) رومن طرز تعمیرکی خصوصیت: قدیم یا جدید رومی طرز۔ (۳)رومن ادارے: رومن اثرات: آداب و رسوم قدیم رومی ۔ (۴)لاطینی زبان کا محاورہ ۔ (۵) قدیم یا جدید رومی طرزی چیزیں ۔

Romanist : (n) [mod. L. 'Romanista'.] (۱) رومن کیتھولک : قدیم یا جدید رومی طرز کاحامی ۔ (۲) رفائیل کے طرز کا نقّاش ۔ (۳) رومن قانون کا ماہر : رومن اسکول کا قانون داں ۔ (۴) رومن قدامت پرستی کا طالب علم ۔ (۵) لاطینی زبان یا لسانیات کا خصوصی مطالعہ کرنے والا ۔

Romanistic : (a) (۱) قدیم یا جدید رومی طرز کا ۔ (۲) رفائیل کے طرز کی نقاشی ۔

Romanization : (n) (۱) رومناؤ : رومی رنگ میں رنگنا یارنگا جانا ۔ (۲) کیتھولک بنانا یا بنایا جانا ۔

Romanize : (v) (۱) قدیم یاجدید رومی رنگ میں رنگنا : رومی کرنا : لاطینی کرنا : رومی ہونا ۔ (۲) کیتھولک بنانا : رومن اصول کو اپنانا : رومن قانون تسلیم کرنا : رومن کیتھولک مذہب پر عمل کرنا ۔

Romanizer : (n) رومی بنانے والا ۔

Romanly : (adv.) رومی طرز سے : رومی طور پر ۔

Romano- : سابقہ (بمعنی رومی و .........) جیسے Romano-celtic (رومی و کیلٹك) ۔

Romansh : (n) [The native name 'Rum-, Roman(t) sch'.] لاطینی النسل زبان جو سوئٹزرلینڈ کے شمالی اضلاع میں بولی جاتی ھے ۔

Romansh : (a) لاطینی النسل زبان سے متعلق ۔

Romantic : (a) [mod. L. 'Romanticus'.] (۱) رومانی : رومان پسند: رومان کا سا : تخیّل پرست : خیالی دنیا میں رہنے والا : تصوری : خیالی : خیال انگیز : خیال پرست ۔ (۲)(موسیقی) رومانی : جذبات پرستانہ : تخیّل ۔ (۳)عجیب و غریب : ناقابل عمل : شیخ چلّی کا سا (منصوبہ ، تجویز) : غیر ممکن: دروغ نما ۔ (۴) رومانی: رومانی طرز تحریر کا (جس میں تخیّل اور جذبات کا زور ہوتا ھے اور نفس مضمون کو طرز ادا پر ترجیح دی جاتی ھے) ۔ (۵) فرضی : من گھڑت : ناقابل اعتبار : مبالغہ آمیز۔ (٦) پُر شوق : سر گرم : پُر جوش : جوش انگیز (آدمی یا جذبات) : پُر ولولہ : رومانی : عاشقانہ ۔

Romantic : (n)(جمع)(n) (۱) رومان طرز کا انشا پرداز : حماسہ سرا ۔ (۲) خیالی باتیں : خیال آرائی : رومانی خصوصیت : خیالی آدمی : رومان پرور : عاشقانہ مزاج کا آدمی ۔

Romantical : (a) دیکھو Romantic (a)

Romantically : (adv.) رومان کی طرح : تخیّل پرستی سے : خیالی طور پر ۔

Romanticalness : (n) رومانی ہونے کی حالت یا صفت ۔

Romanticism : (n) (۱) رومانیت : رومانی طرز انشاء ۔ (۲) رومانی ہونے کی حالت ۔ (۳) اٹھارھویں صدی کی ادبی ، فنی اور فلسفیانہ تحریك جو کلاسیکی آرٹ کے خلاف رد عمل کی صورت میں ظاہر ہوئی اور جس میں تخیّل اور جذبات کو زیادہ اہمیت دی گئی تھی : رومانی تحریك ۔

Romanticist : (n) (۱) رومانی تحریك کا حامی ۔ (۲) رومان نویس : رومانی طرز کا انشا پرداز ۔

Romanticist / Romanticistic : (a) رومانی تحریك کا یا اس سے متعلق ۔

Romanticity : (n) دیکھو Romanticism

Romanticization : (n) رومانی رنگ چڑھانے کا عمل ۔

Romanticize : (v) (۱) رومانی بنانا : تصوراتی ، خیالی یا فکری نظریہ رکھنا ۔ (۲)رومانی رنگ چڑھانا : رومانی طرز میں لکھنا: رومانی انداز میں پیش کرنا ۔

Romanticly : (adv.) دیکھو Romantically

Romantism : (n) دیکھو Romanticism

Romany/ Rommany : (n) [Gipsy 'Roman'.] (۱) جپسی کی زبان : جپسی قوم (جمع میں) : خانہ بدوش : جپسی : قبطی۔

Romany : (a) جپسی : جپسی رواج سے مشابہ ۔

Romaunt : (n) [OFr. 'Roma(u)nt'.] (۱) رومان : رزمیہ داستان : رومانی نظم ۔ (۲) رومانی طرز تحریر ۔

Rombowline / R(h)umbowline : (n) [Origin unkn.] (جہاز رانی) بیکار بادبان یا رسّی جو عارضی استعمال کے لئے ہوتی ھے ۔

Rome : (n) [L. 'Roma'.] (۱) روما : سلطنت روما : رومن امپائر : شہر روما: روما کی قدیم ریاست۔ (۲) رومی کلب ۔ (۳)رومن کیتھولك چرچ ، اس کے اثرات ۔

Do in Rome as the Romans do : جیسا دیس ویسا بھیس۔

Rome-penny : (n) (تاریخ) دیکھو Peter(s) - penny

Rome-scot : (n) دیکھو Rome-penny

Romeine : (n) (۱) کیلشیم کا انٹی سونیٹ جو زردی مائل بلور میں پایا جاتا ھے (Ca, Fe, Mn, Na)$_2$ (Sb, Ti)$_2$ O$_6$ (O, OH , F) ۔

Romeite : (n) دیکھو Romeine

Romeward/ Romewards : (adv.) (۱) روما کی طرف یا جانب ۔ (۲) رومن کیتھولك چرچ کی طرف (مائل) ۔

Romeward : (a) رومن کیتھولك چرچ کی جانب مائل ۔

Romic : (a & n) (Phonetic) Dr. Henry Sweet کے ایجاد کردہ تلفظ کے طریقہ کا نام ۔

Romish : (a) روما کے مذہب کا یا اس سے متعلق : کیتھولك مذہب یا رومی کلیسا کا۔

Romishly : (adv.) رومی کلیسا کے طور پر ۔

Romishness : (n) رومی کلیسا کا طریقہ یا اصول ۔

Romp : (n) [Perh. vsar. of 'Ramp (n)'.] (۱) اودھم مچانے والا : دنگا کرنے والا : بڑدنگا یا اودھمی لڑکا ۔ (۲) بڑدنگی عورت یا لڑکی : کھلاڑی لڑکی (یا عورت) : زندہ دل لڑکی (یا عورت) ۔ (۳) دھما چوکڑی : دھینگا مشتی : اودھم : زندہ دلی ۔

Romp : (v) (۱) دھما چوکڑی کرنا یا مچانا : دھینگا مشتی کرنا : اودھم مچانا : شور شرابا کرنا ۔ (۲) (بچوں کا) ساتھ کھیلنا کودنا : بڑدنگا مچانا ۔ (۳) (گھوڑ دوڑ) آسانی سے اول آنا : ہنستے کھیلتے میدان جیت لینا ۔

Romper : (n) بڑدنگا کرنے والا ۔ (۲) (خصوصاً جمع) ایک قسم کا بچکانہ لباس : بچوں کی اوپری پوشاک : بچوں کے لباس کی حفاظت کے لئے اوپر سے پہننے والی ایک پوشاک (جو پورے لباس کے اوپر ہوتی ہے) ۔

Romping : (a) (۱) (شخص) دھینگا مشتی کرنے والا : بڑدنگا کرنے والا ۔ (۲) (حرکت) اودھم مچانے کی صفت رکھنے والا: اودھمی ۔

Rompingly : (adv.) بڑدنگے کے ساتھ : دھینگا مشتی کے طور پر ۔

Rompish : (a) دیکھو Romping (a)

Rompishness : (n) دھینگا مشتی : اودھم : دھما چوکڑی ۔

Rompy : (a) چنچل : بڑدنگا : اودھمی ۔

Roncador : (n) [Sp.] (امریکا) ایک قسم کی مچھلی جو شمالی امریکا میں پائی جاتی ہے ۔

Rondache : (n) [Fr.] چھوٹی مدّور شیلڈ یا چھوٹی ڈھال ۔

Ronde : (n) [Fr. 'Ronde'.] ٹائپ کی ایک شکل (ہینڈ رائٹنگ کے مشابہ) ۔

Rondeau : (n) [Fr. later formof 'Rondel'.] (۱) دس یا تیرہ مصرعوں کی ایک نظم (جس میں صرف دو قافیے ہوتے ہیں اور جس کا پہلا مصرع ٹیپ کا ہوتا ہے) ۔ (۲) ٹیپ : ترجیع ۔ (۳) (موسیقی) دیکھو Rondo ۔

Rondel : (n) [Fr. 'Rondel' (later roundeau).] (۱) دائرہ ۔ (۲) Rondeau یا اس کی ایک خاص قسم ۔

Rondeletia : (n) [mod. L. 'Rondelet'.] (۱) Cinchonaceae جنس کا امریکی درخت ۔ (۲) اس درخت کی طرح کی خوشبو ۔

Rondo : (n) [It. 'Rondo'.] (۱) (موسیقی) ایک نغمہ جس میں ایک خاص موضوع دہرایا جاتا ہے ۔ (۲) دوری گیت ۔

Rondure : (n) [Fr. 'Rondeur'.] (شعر و شاعری) حلقہ : دائرہ: گول چیز ۔

Roneo : (n) (میکانیات) ناقلہ : رونیو ۔

Ronggeng : (n) [Malay.] ملیشیا کی رقاصہ : ایک مشہور رقص (اکثر گانے کے ساتھ) ۔

Ronin : (n) [Jap.] (۱) جلا وطن کرنا : خارج البلد : قانون کی حمایت سے محروم : قدیم جاپانی جاگیر دار جو ادھر اُدھر مارا پھرے ۔ (۲) وہ طالب علم جو یونیورسٹی کے انٹرنس امتحان میں فیل ہو گیا ہو ۔

Rontgen : (n) (۱) (تاریخ) جرمن سائنس داں کا نام : رانجن ۔ (۲) رانجن اکائی ۔

Rontgen rays : (n) (طبیعیات) رائینی شعاعیں : لا شعاعیں : ایکس ریز ۔

Rontgenism : (n) رانجن شعاعوں کے ذریعہ امالہ کی ہوئی مریضانہ حالت ۔

Rontgenize : (v) رانجی شعاعوں کے ذریعہ بجلی نکالنا ۔

Rontgenogram : (n) (فوٹوگرافی) لاشعائی تصویر : رانجی فوٹو : فوٹو جو Rontgen شعاعوں سے لیا جائے ۔

Rontgenography : (a) (فوٹوگرافی) لاشعاعی عکاسی ۔

Rontgenology : (n) لا شعاعیّات : علم اشعۂ رانجنی ۔

Rontgenoscopy : (n) (طب) لا شعاعی معائنہ ۔

Rontgenotherapy : (n) (طب) لا شعاعی معالجہ ۔

Rood : (n) [OE. 'Rod'.] (۱) صلیب مسیح ۔ (۲) صلیب (خصوصاً وہ جو Rood screen پر بنی ہوتی ہے) ۔ (۳) چوتھائی ایکڑ زمین : زمین کا چھوٹا سا قطعہ ۔

Rood-arch : (n) گرجے کے وسط اور مشرقی حصے کی درمیانی محراب ۔

Rood-beam : (n) آڑا شہتیر جس پر Rood Screen قائم ہوتا ہے ۔

Rood cloth : (n) غلاف جو Lent کے زمانے میں گرجے کی صلیب پر چڑھا دیا جاتا ھے ۔

Rood day : (n) (تاریخ) رفیع مسیح کا دن (۱۴ / ستمبر) یا صلیب کی بنیاد کا دن (۳ / مئی)۔

Rood goose : (n) دیکھو Brant

Rood loft : (n) گیلری جو Rood screen کے اوپر ھوتی ھے۔

Rood screen : (n) لکڑی یا پتھر کی منقش اوٹ جو گرجے کے وسط اور مشرقی حصے کے درمیان ھوتی ھے ۔

Rood steeple / -spire / -tower : (n) گرجا کے بغلی رستوں اور بیچ کے حصے کے نقطۂ تقاطع کے اوپر بنا ھوا مینار ۔

Roof : (n) [OE. 'Hrof'.] (۱) چھت : سقف : سائبان ۔ (۲) (مجازاً) کسی چیز کا بلند ترین مقام ۔ (۳) گاڑی کی چھت ۔ (۴)(کان کنی) گیلری کا اوپری سرا : کوئلے کی اوپری تہ : کوئلے کی اوپری پرت ۔

The roof of the mouth : تالو ۔

The roof of the world : بلند سلسلۂ کوہ ۔

Under one's roof : اپنے گھر میں ۔

Roof : (v) (۱) چھت ڈالنا : چھت کا کام دینا : چھت سے ڈھانکنا ۔ (۲) پناہ لینا : پناہ دینا : حفاظت کرنا : چھپانا : حفاظت میں آنا : ٹھہرانا ۔

Roof-cat : (n) ہندوستانی بلّی کی ایک قسم ۔

Roof covering : (n) (تعمیرات) چھت کا پٹاؤ ۔

Roof-garden : (n) (۱) چھت کے اوپر پودوں کی کثرت (گملوں میں) : چھت کے اوپر باغ ۔ (۲) کسی عمارت کے اوپر ھوٹل یا ریستوران (جہاں کھانے کے علاوہ رقص و سرود کی محفل بھی جمتی ھے) ۔

Roof-mask : (n) باہری چھت (جو اندرونی چھت کی حفاظت کرتی ھے) ۔

Roof-swell : (n) آرگن باجے کی ایک قسم ۔

Roof tile : (n) (تعمیرات) چھت کھپڑا ۔

Roof-tree : (n) چوب جس پر گاڑی کی چھت قائم ھو : شہتیر چھت ۔

Roof truss : (n) (تعمیرات) چھت کی قینچی ۔

Roofage : (n) (تعمیرات) سامانِ چھت : چھت کا سامان ۔

Roofed : (a) (۱) چھت کا : چھت سے چھپا ھوا : چھت نما : چھت دار : بام دار : مسقف ۔ (۲) چھت کی ایک خاص قسم کو ظاہر کرنے والا ۔

Roofer : (n) (۱) چھت بنانے والا یا مرمت کرنے والا ۔ (۲) (روزمرہ) شکریے کا خط جو مہمان رخصت ھونے کے بعد بھیجتا ھے ۔

Roofing : (n) (۱) چھت سے چھپانے کا عمل : چھت بنائی : چھت بندی: سقف سازی ۔(۲) چھت کے لئے استعمال ھونے والے سامان ۔ (۳) (کان کنی) زمین دوز رستے کے سرے سے بھرے ھوئے ٹوکرے کے سروں کو پچڑ سے جڑ دینا ۔

Roofless : (a) (۱) بے چھت کا : غیر سقف ۔ (۲) دیکھو Homeless ۔

Rooflet : (n) چھوٹی چھت ۔

Roofy : (a) چھت دار : مسقف ۔

Rooinek : (n) [Du . 'Rood-e+neck'.] شمالی افریقہ کی طرف ہجرت کرنے والا برطانوی : Boerwar میں برطانوی سپاہی ۔

Rook : (n) [OE. 'Hroc'.] (۱) رُوک : ایک طرح کا کوا : غداف : غُراب القیظ : کلاغ (سیاہ) ۔ (۲) تاش کے کھیل میں بے ایمانی کرنے والا : تاش چور : ٹھگ : فریبی : جعل ساز ۔ (۳) بد لگام ، منہ پھٹ شخص کے لئے استعمال ھوتا ھے : دھوکا دینے والا (خصوصاً جوئے میں) ۔

Rook : (n) [OFr. 'Roc (k)'.] (شطرنج) رُوک : رُخ ۔

Rook : (v) رُخ سے بادشاہ کو شہ دینا : رخ بندی کرنا ۔

Rook : (v) فریب دینا : جعل سازی کرنا : دھوکا دینا (جوئے وغیرہ میں) (خصوصاً عامیانہ) ۔

Rook-pie : (n) ایک کھانا جو کلاغ کے گوشت سے تیار ھوتا ھے ۔

Rook-rifle : (n) چھوٹے دہانے کی بندوق ۔

Rookery : (n) [fr.'Rook (n) i + -ery .] (۱) درختوں کا جھنڈ جہاں کوے مل کر رہتے ہیں : کووں کی آبادی ، اڈا ۔ (۲) Seal یا Penguin کے جمع ھونے کی جگہ: سمندری چڑیوں کے رہنے کی جگہ ۔ (۳) جھونپڑیوں کا جھنڈ : معمولی لوگوں کے مکانات کی بہتات ۔ (۴) (بول چال) گڑبڑ : شور غل : ہنگامہ : جھگڑا : خلل : اضطراب : شورش ۔

**Rookie : (n)** (۱)مبتدی : نو آموز : رنگروٹ : فوج میں اولاً بھرتی ہونے والا ۔ (۲) ایتھلیٹک ٹیم کا نیا ممبر خصوصاً Base ball کا نیا کھلاڑی ۔

**Rooklet/ Rookling : (n)** چھوٹا سا روک : چھوٹا سا کوّا ۔

**Rooky : (a)** جہاں کووں کی کثرت ہو : کووں سے بھرا ہوا ۔

**Room : (n) [OE. 'Runy'.]** (۱) مقام : جگہ ۔ (۲) جائے سکونت : مکان : آرام کی جگہ : وافر جگہ ۔ (۳) کمرا : کوٹھری ۔ (۴) (جمع) مکان : بڑے مکان کا ایک کمروں کا جوڑ : لا جنگ ۔ (۵) (مجازاً) کچھ کرنے کا موقع : کسی چیز کے لئے موقع : گنجائش : موقع ۔ (۶) کسی مقام، جگہ کا مخصوص حصہ : مخصوص حصہ یا علاقہ ۔ (۷) کسی عمارت کا اندرونی حصہ : چیمبر ۔ (۸) ایک کمرے میں جمع لوگ : کمپنی ۔ (۹) کوئلہ کان کے ستونوں کے درمیان کی جگہ ۔

In one's room : دوسرے کی جگہ پر : کسی کے مقام پر : بدل میں ۔

In the room of : بجائے : جگہ پر : اس کے بدلے ۔

No room to turn in / No room to swing a cat : تنگ و محدود جگہ ۔

To give room: جگہ دینا : واپس ہونا ۔

To make room : سرکنا : ہٹنا : جگہ کرنا :دوسروں کے لئے جگہ بنانا : جگہ خالی کرنا (دوسرے کو ہٹا کر) ۔

**Room : (v)** (۱)(امریکا) کمرہ لینا: لاج میں قیام کرنا ۔ (۲)رہنا :مقیم ہونا : مکان یا کمرا لے کر رہنا : دوسرے کے ساتھ کمرہ لینا ۔ (۳) (مہمان کو) ٹھہرانا : قیام کا انتظام کرنا: جگہ دینا۔

**Room and board : (n)** قیام و طعام ۔

**Room and space : (n)** (جہاز سازی) کشتی کے فریم کی ایک جانب سے دوسری جانب کی دوری ۔

**Room clerk : (n)** ہوٹل کا کرانی (جو کرایہ کے روم کا انچارج ہوتا ہے) ۔

**Room-mate : (n)** (امریکا) ایک ساتھ رہنے والا : ہم قیام: ایک ہی کمرے میں رہنے والا : شریک کمرہ : ہم منزل: ہم اطاق ۔

**Roomage : (n)** (امریکا) جگہ : مقام : مکان : جائے سکونت : ٹھہرنے کی جگہ : گنجائش : اندرونی وسعت ۔

**Roomed : (a)** (۱) اطاق دار : جائے سکونت والا : کمرے کا ۔ (۲) پر فضا : بزرگ : وسیع ۔

**Roomer : (n)** (مکان یا کمرا لے کر) رہنے والا : کرایہ میں رہنے والا : لاجنگ (Lodging) میں رہنے والا ۔

**Roomful : (n)** کمرہ بھر : پورے کمرے کے برابر : جتنا کمرہ میں سما سکیں : لوگ یا چیز جو کمرہ میں آ سکیں ۔

**Roomie / Roomy / Roomies: (n)** دیکھو Room-mate

**Roomily : (adv.)** وسعت کے ساتھ ۔

**Roominess : (n)** گنجائش : کشادہ ہونے کی حالت :وسعت : فراخی : بڑی گنجائش ۔

**Rooming house : (n)** لا جنگ : وہ جگہ جہاں کمرے کرایہ پر ملتے ہوں۔

**Roomth : (n)** (بول چال) جگہ خصوصاً کُھلی ہوئی : فراخ مقام : کشادہ جگہ ۔

**Roomthy : (a)** (۱) وسیع : کشادہ : فراخ : گنجائش : بڑا ۔ (۲) (مادہ جانور) بڑے جسم والی : مضبوط : طاقت ور ۔

**Roomy : (a)** دیکھو Roomthy

**Roop : (n) [Var. of Roup (n).]** گلو گرفتگی : آواز کا پھٹا یا بھرا ہونا : بھاری آواز ۔

**Roopy : (a)** (بول چال) (آواز ) گلو گرفتہ : بھاری : بھرائی : بیٹھی ۔

**Roorback / -bach : (n) [A. fictitious personal name.]** (امریکا) غلط بیان یا بہتان : تہمت (سیاسی مقصد کے لئے گڑھا گیا) ۔

**Roosa / Rusa : (n) [Hindi 'Rusa'.]** ایک قسم کی ہندوستانی گھاس : روسا جس سے تیل نکالا جاتا ہے ۔

**Roost : (n) [OE. 'Hrost'.]** (۱) ڈربا : بسیرا (پرند کا) اڈا : بسیرے کی جگہ ۔ (۲) (مجازاً) سونے کی جگہ : بستر : سونے کا کمرہ : آرام کی جگہ : لا جنگ ۔ (۳) مرغی کا گھر : مرغی کا ڈربا ۔ (۴) پرندوں کی تعداد یا اجتماع جو ٹھہرنے کی جگہ بنا لے ۔

At roost : بستر میں : آرام سے ۔

Curses come home to roost : اپنا کو سا اپنے آگے آتا ھے ۔

To come home to roost : ایجاد کرنے والے کی طرف لوٹنا : چاہ کن را چاہ در پیش ھونا ۔

To go to roost : بستر پر لیٹ جانا : آرام کرنا ۔

To take roost : قیام پذیر ھونا : آرام کرنا : پرندے کا کسی شاخ وغیرہ پر اترنا ۔

Roost : (n) [ON. 'Rost'.] Shetland اور Orkney جو جزیروں کے درمیان اٹھتا ھے ۔ جوار اور بھاٹا

Roost : (v) (۱) (پرند کا) بسیرا لینا : سونا : آرام کرنا ۔ (۲) سونے کا انتظام کرنا (کسی شخص کے) ۔ (۳) رات گزارنا : قیام کرنا ۔

Rooster : (n) (امریکا اور بول چال) مرغا : خروس ۔

Root : (n) [late OE.'Rot'.] (۱) مبغ : جڑ : ریشہ : بُن ۔ (۲) جڑوں کا سلسلہ ۔ (۳) درخت نشیں (دوسرے درختوں پر چڑھنے والے) پودوں یا بیلوں کی جڑ ۔ (۴) پودوں کی جڑ جو کھانے میں آتی ھے (جیسے گاجر ، مولی ، شلجم وغیرہ) ۔ (۵) (بائبل) اولاد : بنیا د : اصل و نسب ۔ (۶) دانت یا اعضا کی جڑ : کسی چیز کا وہ حصہ جس سے وہ کسی بڑی چیز سے پیوست ھو ۔ (۷) منبع : سر چشمہ: اصل : جڑ : بنیان : پایہ ۔ (۸) بنیاد : اساس : مدار ۔ (۹)(معاملے کی) تہ : اصلیت ۔ (۱۰) (ریاضیات) جذر : قیمت : قدر ۔ (۱۱) (لسانیات) مادّہ (لفظ کا) ۔ (۱۲)(موسیقی) بنیادی سر ۔ (۱۳) کسی چیز کا لازمی حصہ : اصلی جڑ : اصلی بنیاد ۔

Adventitious root : (n) (نباتیات) اتفاقی جڑ ۔

By the root (s) : جڑ سے اکھاڑ دینا : پودے یا درخت کو پورے طور پر کھینچ کر ظاہر کرنے والا ۔

Cube root / Third- : دیکھو Cube (n) : ریاضی (کعب) ۔

Square root : (ریاضیات) جذر ۔

The root of the matter : اس کی اصلیت یہ ھے ۔

To lay axe to root : درخت کی جڑ کاٹ ڈالنا : (مجازاً) کسی ادارے کی بنیاد منہدم کر دینا ۔

To pull up by the roots : جڑ سے اکھاڑ کر پھینک دینا : (مجازاً) استیصال کر دینا ۔

To take root /-strike- : جڑ پکڑنا : (مجازاً) مستحکم ھو جانا : قائم ھو جانا : کسی جگہ پر مستقل سکونت اختیار کر لینا ۔

Root : (v) (۱) جڑ قائم کرنا : جڑ پکڑنا : جمانا :(بنیاد) مستحکم : گہرائی تک گاڑنا ۔ (۲) (پودا) مستحکم ھونا : جڑ پکڑنا۔ (۳) (مجازاً) قائم ھو جانا : مستقل ھو جانا : مستقل بنیاد پر قائم ھونا ۔ (۴) جڑ سے اکھاڑ پھینکنا : بیخ کنی: استیصال کرنا (مجازاً) ۔ (۵) جڑ سے اکھاڑنا یا اکھاڑ دینا : (مجازاً) : غارت کرنا : بیخ و بن سے اکھاڑ پھینکنا : تباہ و برباد کر دینا ۔ (۶) بالکل ختم کر دینا : صاف کر دینا ۔ (۷) طاقت کے ذریعہ ہٹا دینا : بہ زور ایک جگہ سے گھسیٹنا ۔ (۸) شاخیں کاٹنا : جڑیں اُکھاڑنا : جڑیں قطع کرنا ۔

Root : (v) [later form of 'Wroot'.] (۱) منہ یا چونچ سے زمین کریدنا (غذا کی تلاش میں) (نیز کیڑے اور مچھلیوں کی تلاش میں ) ۔ (۲) تلاش کر لینا : ڈھونڈ نکالنا : جستجو کرنا : کریدنا : چھان مارنا : ٹوہ لگانا : تفتیش کرنا : راز جوئی کرنا : دریافت کرنا : معلوم کرنا ۔ (۳) (امریکا) (عام) ہمت دلانا : مدد کرنا : اظہار مسرت کرنا : تعریف کرنا ۔ (۴) کھودنا : کریدنا ۔ (۵) (مجازاً) تلاش کرنا : ڈھونڈ لینا ۔

Root absorption : (n) (نباتیات) بیخی جذب ۔

Root and branch : (n) بیخ و بن ۔

Root apex : (n) (تشریح) نوک بن (دندان) ۔

Root band : (n) (نباتیات) جڑ دار حصہ ۔

Root-beer : (n) (امریکا) جڑوں سے تیار کیا ھوا شربت : جڑوں کی شراب ۔

Root-climber : (n) (۱) ایک قسم کا پودا ۔ (۲) کسی چیز کی بنیاد : بنیادی شکل ۔ (۳) جڑوں کو نقصان پہنچانے والا ایک کیڑا ۔

Root fallacy : (n) بنیادی غلطی ۔

Root fly : (n) دیکھو Cabbage- fly

Root-form : (n) (۱) کسی چیز کی بنیادی شکل : اساسی شکل ۔ (۲) جڑ کو تباہ کرنے والا کیڑا ۔

Root hair : (n) (نباتیات) مو : بیخ : جڑبال ۔

Root-house : (n) (۱)(خصوصاً باغ میں)جڑوں سے بنا ہواخوبصورت مکان ۔ (۲) جڑوں کو رکھنے کا گھر ؛ مکان کا وہ حصہ جو اناج وغیرہ رکھنے کے لئے مخصوص ہو ۔

Root-leaf : (n) جڑ کی پتی ۔

Root-mean-square : (n) (ارضیات) جذر اوسط مربع ۔

Root-mean-square velocity : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) جذر اوسط مربع رفتار ۔

Root nodulus : (n) (نباتیات) گریک بیغ ؛ جڑ گومڑی ۔

Root of a mountain : (n) (ارضیات) دامنِ کوہ ۔

Root of equation : (n) (ارضیات) مساوات کی قیمت ۔

Root out : (v) (۱) استیصال کرنا ؛ نیست و نابود کر دینا ؛ قلع قمع کرنا ؛ تباہ و برباد کرنا ۔ (۲) جڑ سے کھودنا ؛ نکال پھینکنا ۔ (۳) جڑ سے اکھاڑ پھینکنا ؛ بیغ کنی کرنا ۔

Root position : (n) (موسیقی) تار کا ایسی جگہ ہونا جہاں Re مدھم سُریں ہو ۔

Root pressure : (n) (نباتیات) بیخنی دباؤ ۔

Root rot : (n) (نباتیات) سوکڑا ؛ اکھیڑا ۔

Root-run : (n) جڑ کے بڑھنے کی جگہ ۔

Root shoot : (n) جڑ شاخ ۔

Root-stalk : (n) (نباتیات) جڑ ڈنٹھل ۔

Rootage : (n) (۱) جڑیں ۔ (۲) (کسی چیز کی) ابتداء ؛ بنیاد ۔

Rooted : (a) (۱) جڑوں والا ؛ بیغ دار ؛ ریشہ دار ۔ (۲) زمین میں لگایا ہوا ؛ زمین میں گڑا ہوا ؛ جڑ پکڑے ہوئے ۔ (۳)مضبوط ؛ مستحکم ۔ (۴) راسخ (عادت ، خیالات)۔ (۵) (بیماری ، عارضہ) کہنہ ؛ مزمن ؛ شدید ؛ سخت ؛ بہت دن کا ۔ (۶) پھاڑا ہوا ؛ شکستہ ۔

Rootedly : (adv.) استحکام سے ؛ شد و مد سے ۔

Rootedness : (n) مضبوطی ؛ استحکام ؛ گہرائی ۔

Rooter : (n) (۱) جڑ سے اکھاڑنے والا؛ بالکل ختم کر دینے والا ۔ (۲)مخرب ؛ خراب کرنے والا ۔

Rootery : (n) جڑوں کا ڈھیر جس پر باغ کے پودے اگائے جاتے ہیں ۔

Rootiness : (n) جڑ کی خصوصیت ۔

Rooting : (n) (نباتیات) جڑ پکڑنا ۔

Rootless : (a) بے جڑ کا ۔

Rootlet : (a) (۱) بیخچہ ؛ چھوٹی جڑ ۔ (۲) پودے کی جڑ کی شاخ ؛ ذیلی جڑ ؛ ثانوی جڑ ۔ (۳) (اناج کا شعیرہ بنانے میں) بھگوئے ہوئے اناج کی چھوٹی جڑ؛ آنکور ۔ (۴)(تشریح) جڑ تار ؛ رگ کا ریشہ ۔

Rootlike : (n) جڑ نما ؛ جڑ مانند ۔

Rootstock : (n) (۱) (نباتیات) زمین ساق ؛ جذ ر ۔ (۲) جس کی جڑیں زمین میں پیوست ہوں ۔ (۳) اصلی شکل ؛ اساسی شکل ؛ اصل ؛ منبع ؛ سر چشمہ ۔

Rooty : (a) (۱) پر بیخہ ؛ بیغ ۔ (۲) جڑیلا ؛ جڑوں سے بھرا ہوا ؛ پٹا ہوا ۔ (۳) جڑ کا سا ؛ جڑ کی خصوصیت رکھنے والا ۔

Rooty : (n) (فوجی روزمرہ) روٹی ۔

Rope : (n) [OE. 'Rap'.] (۱) رسی ؛ رسن ؛ ریسمان ؛ رسا ؛ تار کی بٹی ہوئی رسی ؛ ڈوری ؛ طناب ؛ تانت ۔ (۲) لیس دار تہ جو بیئر ، شراب وغیرہ پر جم جاتی ہے ۔ (۳) پھانسی کی رسی ، تسمہ ، ڈوری جس میں گلے میں ڈالنے کے لئے حلقہ ہو ؛ پھانسی کا پھندا ۔ (۳) رسی نما ساخت ؛ طنابی شکل کی چیز ؛ فیتہ ۔ (۵) موتیوں وغیرہ کی لڑی۔ (۶) پیاز وغیرہ کا ہار ۔

A rope of sand : وہ چیز جس میں باندھنے کی طاقت نہ ہو ؛ جھوٹا سہارا ۔

On the high ropes : دیکھو High (a)

On the rope : ایک دوسرے سے رسے سے بندھے ہوئے (پہاڑ پر چڑھنے والے ) ۔

The rope / Tight - : پھانسی کی رسی ؛ پھانسی کا پھندا ۔

The ropes : وہ رسیاں جن سے اکھاڑے کی باڑ بنائی جائے ؛ باڑ رسیوں کی ۔

To come to the end of one's rope : غلط کاری سے روک دیا جانا ۔

Rope pump : (n) ایک رسا جس میں دو چرخیاں ہوتی ہیں ایک پانی میں اور دوسری کنوئیں کے اوپر اور اس رسے کو زور سے گھمایا جاتا ہے ۔

Rope quoit : (n) رسی کا کنڈل جس سے کھیلتے ہیں ۔

Rope-walk : (n) زمین کا لمبا سا ٹکڑا جس پر کھڑے ہو کر رسی بنتے ہیں ۔

Rope-walker : (n) رسی پر چلنے والا نٹ ۔

Rope-walking : (n) رسی پر چلنا ۔

Rope-work : (n) (۱) رسی سازی کا مقام : وہ جگہ جہاں رسیاں بنائی جاتی ہیں : طناب کاری ۔ (۲) رسیوں کی ترتیب ۔

Rope-yard : (n) (۱) (خصوصاً جہاز رانی) سن : سوت وغیرہ جس سے رسی بٹی جاتی ہے ۔ (۲) (مجازاً) بے حقیقت چیز ۔

Ropemanship : (n) رسے پر چلنے کی مہارت ۔

Roper : (n) (۱) رسی بنانے والا : رسی بانٹنے والا ۔ (۲) گانٹھ بنانے والا : رسی سے گٹھا کسنے والا ۔ (۳) (ریس) گھڑدوڑ میں گھوڑے سوار ہو کر اسے روکنے والا (جیتنے سے) ۔ (۴) (امریکا) کچے چمڑے کی کمند استعمال کرنے والا ۔ (۵) قمار بازی کے اڈے کا ٹھگ ۔

Ropery : (n) (۱) وہ جگہ جہاں رسی بنائی جائے: رسی بنانے کی جگہ ۔ (۲) دیکھو Rope-walk ۔

Rope's end : (n) (۱) رسی کے سرے کا کوڑا : رسی کا سرا خصوصاً رسی کے سرے کا ٹکڑا جو سزا کا آلہ ہوتا ہے ۔ (۲) پھانسی کا پھندا : تسمہ ۔

Rope's end : (v) کوڑا مارنا : (گھوڑے وغیرہ کو) چابک مار کر چلانا : کوڑے سے سزا دینا : پھانسی کا پھندا لگانا ۔

Ropily : (adv.) (۱) رسی کے طور پر : طناب کے طور پر ۔ (۲) لس دار ہوتے ہوئے ۔

Ropiness : (n) (۱) سن دار ہونا ۔ (۲) رسی نما ہونے کی حالت ۔

Roping : (n) رسی بٹنا : رسی بنانا ۔

Ropy / Rapey : (a) (۱) جس پر لس دار تہ جم گئی ہو ۔ (۲) طناب مانند : رسی نما ۔ (۳) رسی کی طرح مضبوط ۔ (۴) (بول چال) معمولی قسم کا : ادنیٰ : خراب ۔

To give person rope (enough or plenty of rope) : ڈھیل دینا : کافی یا بہت ڈھیل ہونا ۔

To give one enough rope to hang himself : اتنی ڈھیل دینا کہ انسان آپ ہی اپنی ہلاکت کا سامان کرے ۔

To give one rope : ڈھیل دینا ۔

To know the rope : کسی کام کے نشیب و فراز کو جاننا یا سمجھنا ۔

To learn, put one up to , the rope : معاملے کا نشیب و فراز سمجھنا یا سمجھانا ۔

Rope : (n) [OE.'Rop'.] (۱) (بول چال) آنتیں : انتڑیاں : اوجھڑی ۔ (۲) آنت : معدے کی نالی (عموماً جمع) ۔

Rope : (v) (۱) رسی سے باندھنا یا جکڑنا ۔ (۲) (پہاڑ پر چڑھنے والوں کو) ایک دوسرے کے ساتھ رسی سے باندھ دینا ۔ (۳) رسی سے کشتی کھینچنا : رسیوں سے مدد کرنا ۔ (۴) رسی سے جگہ کو گھیرنا : رسی کی باڑ بنانا ۔ (۵) گھوڑے کو روکے رہنا تاکہ ہار جائے ۔ (۶) (آدمی کا دوڑ میں) خاص کر کے پیچھے رہ جانا ۔ (۷) (سیال شے پر) لیس دار تہ جم جانا ۔ (۸) رسیوں سے پکڑنا : جانوروں کو کمند سے پکڑنا ۔ (۹) پھندے یا جال میں پھانسنا ۔ (۱۰) کھینچنا : رسے کی صورت میں بانٹنا ۔ (۱۱) رسے کے سہارے چڑھ جانا : رسے کے ذریعے اترنا ۔

Rope-band : (n) Roband کی اشتقاقی شکل ۔

Rope-dancer : (n) (میکانیات) رسن باز : بازیگر : تنے ہوئے رسے پر نٹ کے کرتب دکھانے والا ۔

Rope-dancing : (n) بازیگری : رسن بازی : رسی کے اوپر رقص ۔

Rope-drill : (n) رسا قواعد (جس میں دو آدمی رسا تانتے ہیں اور یہ سپاہیوں کی صفت سمجھی جاتی ہے ) ۔

Rope in : (v) پھانسنا : طرفدار بنانا ۔

Rope-ladder : (n) کمند : رسا سیڑھی ۔

Rope moulding : (n) بٹی ہوئی رسی کی شکل کا حاشیہ (دیوار وغیرہ کا ) ۔

Rope of onions : (n) پیاز کا ہار ۔

Rope of sand : (n) جھوٹا سہارا ۔

Roquefort : (n) [Fr.'] بکری یا بھیڑ کے دودھ سے بنا ہوا فرانسیسی پنیر۔

Roquelaure : (n) [Fr.] (تاریخ) مردانہ جبہ گھٹنوں تک لمبا : فرغل؛ لبادہ۔

Roquet : (v) ایک گیند سے دوسری گیند کو مارنا۔

Roquet : (n) ایک گیند سے دوسری گیند کو مارنے کا عمل۔

Roqueted : (a) ایک گیند دوسری گیند کو مارا ہوا۔

Roqueting : (n) ایک گیند سے دوسری گیند کو مارنا۔

Roric : (a) (موسمیات) شبنمی۔

Roridus : (a) (موسمیات) شبنم پوش۔

Roris : (n) شبنم : اوس۔

Rorqual : (n) [Fr.] وہیل مچھلی جس کے پر (fin) پیٹھ پر ہوتے ہیں : وہیل مچھلی کا ایک قسم۔

Rorschach : (n) (ہرمن رورس چاچ (۱۸۸۴۔۱۹۲۲ء) کا نام : سوئٹزر لینڈ کا روحانی محقق جس نے نفسیاتی طور پر علاج کا طریقہ اپنایا۔

Rorty / Raughty : (a) [Origin unkn.] (عام) مزیدار : پر لطف : عمدہ : شاندار : مسرت بخش۔

Rosa : (n) (نباتیات) جنس گلاب۔

Rosa grandiflora : (n) (نباتیات) نسترن۔

Rosa Moschata : (n) (نباتیات) کوجا۔

Rosace : (n) [Fr. f. 'Rose'.] (۱) گول کھڑکی جس میں پہیے کے دھروں کی طرح سلاخیں لگی ہوں۔ (۲) گلاب کی شکل یا نقش۔

Rosaceae : (a) [L.] (نباتیات) گلابیہ : وردیہ۔

Rosacean : (n) (نباتیات) گلاب کی قسم کا پودا : گلابیہ کی جنس کا پودا۔

Rosaceous : (a) [L. 'Rosaceus'.] گلابی : گلاب نما : گلاب کی قسم کا۔

Rosaniline : (n) (۱)(کیمیا) ایک اساس جو انیلین (Aniline) سے بنتا ہے۔ (۲) سرخ رنگ جو اس سے بنایا جاتا ہے۔

Rosarian : (n) [f.L. 'Rosarium'.] (۱) (نباتیات) گلاب کی کاشت کا شوقین : گلاب پرور : گلباز۔ (۲) (رومی کلیسا) تسبیح خوانوں کی برادری کا رکن۔

Rosarium : (n) [L.] گلستان : باغ گلاب : گلاب کا چمن۔

Rosary : (n) [L. 'Rosarium '.] (۱) (تاریخ) ایک پینی کے برابر کا ایک اساسی سکہ (ایڈورڈ اول کے زمانے کا بنایا ہوا)۔ (۲) گلاب کا باغ : گلاب کا چمن : گلاب کی کیاری۔ (۳) رومی کلیسا کا ایک خاص وظیفہ۔ (۴) اس وظیفے کی کتاب۔ (۵) ۱۶۵ دانوں کی تسبیح جس پر یہ وظیفہ پڑھا جاتا ہے۔

The lesser rosary : ۵۵ دانوں کی تسبیح۔

Roscian : (a) [f. 'Quintus Roscius' a Roman actor.] رومی تماشاگر (ایکٹر) روسیوس (Roscius) کی طرح کا۔

Roscius : (n) [L.] (پہلی صدی ق۔م کے با کمال رومی تماشاگر کا نام) با کمال اور نامور تماشاگر : تماشا گر جو اپنے تئیں ایسا سمجھتا ہو۔

Rose : (n) [L. 'Rosa'.] (۱) گلاب : ورد۔ (۲) گلاب کی قسم کا کوئی اور درخت : گلاب کا درخت : گلاب کی جھاڑی۔ (۳)(نقابت) گلاب کا نشان : گلاب کی شکل کا تمغہ وغیرہ۔ (۴) گلاب کی شکل کا نقش (آرائش میں)۔ (۵) پھول جو جوتے یا پادریوں کی ٹوپی پر بنا ہوتا ہے)۔ (۶) جانور کے سینگ کی جڑ کا ابھار : پرند کی آنکھ کی پھکی۔ (۷) سوراخ دار بند ٹوپی جو کیاری سینچنے کے ظرف کی ٹوپی پر لگاتے ہیں۔ (۸) دیکھو Rose window۔ (۹) دیکھو Rose diamond۔ (۱۰)گلابی رنگ : چہرے کا سرخ رنگ : (خصوصاً جمع میں) سرخ رنگ کا چہرہ خصوصاً جوان عورت میں : گلگلوں چہرہ۔ (۱۱) (انجینیئرنگ) بزادہ۔(۱۲) وہ پھول جو خوبصورتی اور زیادہ سرخ ہونے کی وجہ سے ممتاز حیثیت رکھتا ہو۔ (۱۳) معیار کمال : کامل نمونہ (کسی چیز کا) مجموعۂ کمالات : خیر مجسم : خصوصاً بہت زیادہ خوبصورت عورت : حسین و جمیل عورت۔ (۱۴) (انگریزی تاریخ) سفید اور سرخ رنگ کا پھول جو یارک (York) اور لنکاسٹر (Lancaster) کے مکانوں کے علامت اور نشان تھے : ایک پارٹی جس کا نشان اس طرح کا تھا۔ (۱۵) انگلستان کے علامت کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔ (۱۶) گلاب کے رنگ کا سیب، آلوچہ وغیرہ۔(۱۷) (تعمیرات) دیکھو Rosette۔ (۱۸) دیکھو Rose-nail۔

Bed of roses : پھولوں کی سیج ؛ آرام کی زندگی ؛ آرام کی نوکری ؛ آرام کی جگہ ۔

Crumpled rose leaf : رنگ میں بھنگ ۔

Damask rose : (نباتیات) گلِ محمدی ۔

Golden rose : گلاب کی شکل کا تحفہ جسے پوپ ، لنٹ (Lent) کے چوتھے اتوار کو دعا دے کر کسی بادشاہ وغیرہ کو بھیجتا ھے ۔

Oil of roses : دیکھو Rose-oil

Path strewn with roses : عیش و عشرت کی زندگی ؛ چین کی زندگی ۔

There is no rose without a thorn : راحت جو محال ھو ؛ بغیر تکلف کے آرام نہیں ۔

The rose : (طب) سرخ بخار ؛ حمرہ ؛ لال بخار ۔

The rose of : فلاں جگہ کی سب سے حسین لڑکی ۔

Togather roses / Life's roses : گلچھرے اڑانا ؛ عیش منانا ؛ زندگی کا لطف اٹھانا ۔

Under the rose : نجی طور پر ؛ پوشیدہ طور پر ؛ رازدانہ ۔

Wars of the roses : پندرھویں صدی میں انگلستان کے امراء کی خانہ جنگی جو Yorkists اور Lancastrian کے درمیان تھی ۔

White rose : (نباتیات) سیوتی ؛ نسترن ۔

Wild rose : (نباتیات) نسترن ۔

Yellow rose : (نباتیات) گل زرد ۔

Rose : (v) (۱) گلابی بنانا ؛ گلابی کرنا ؛ گلابی رنگ دینا ۔ (۲) گلاب کی طرح خوشبو دینا ؛ گلاب کی مہک ھونا ۔ (۳) (اون وغیرہ میں) کیمیاوی جز ملانا ۔

Rose : (a) گلابی ؛ گلاب کے رنگ کا ۔

Rose : (n) [Fr.] ہلکی گلابی شراب ۔

Rose acacia : (n) ایک امریکی پودا جس کے پھول گلابی رنگ کے ہوتے ہیں ۔

Rose-aniline : (n) دیکھو Rosaniline

Rose-aphis : (n) گلاب کے پودوں کا ایک کیڑا ۔

Rose-apple : (n) (۱) گرم ملکوں کا ایک درخت ؛ اس درخت کا پھل یا پھول ۔ (۲) (نباتیات) جامن ۔

Rose beetle : (n) کرم دانہ ؛ سونڈدار کیڑے جوغلہ ، پھل ، پتی وغیرہ پر بسر کرتے ہیں ۔

Rose-boy : (n) (۱) Oleander وغیرہ پودوں کو کہتے ہیں ؛ جنس رفل ؛ کنیر ؛ لال کنیر ۔ (۲) دیکھو Willow-herb ۔

Rose briar : (n) ایک قسم کا گلاب کا پودا ۔

Rose bud / Rosebud : (n) (۱) (نباتیات) گلاب کی کلی ۔ (۲) خوبصورت لڑکی ؛ حسین لڑکی ۔ (۳) (امریکا) نوجوان لڑکی ؛ لڑکی جو پہلے پہل صحبتوں میں آنا شروع کرے ۔

Rose bud mouth : (n) گلاب کی کلی کا سا منہ ۔

Rose-bug : (n) گلاب کا کیڑا ۔

Rose-burner : (n) گیس برنر کی ایک شکل جس میں گیس ایک سوراخ کے دائرے سے نکلتی ھے ۔

Rose-bush : (n) (۱) (نباتیات) گلبن ۔ (۲) گلاب پودا ۔

Rose-campion : (n) Lychnis جنس کا ایک خوبصورت پودا جس میں گلاب کی طرح کے پھول ہوتے ہیں ۔

Rose catarrh/ -cold : (n) (امریکا) ایک قسم کا بخار ۔

Rose chafter : (n) گلاب کا کیڑا ۔

Rose-colour : (n) (۱) گلاب کا رنگ ؛ گلگلوں شکل ۔ (۲) (مجازاً) اچھی حالت ؛ قابل اطمینان حالت ؛ امید افزا حالت ۔

Rose-colourd : (a) (۱) گلابی ؛ گلگوں ؛ گلابی رنگ کا ۔ (۲) (مجازاً) پر امید ؛ امید افزا ۔

Rose-comb : (n) کلغی (مرغ کی) ۔

Rose-cut / Rosecut : (a) گلابی تراش والا ۔

Rose-cut : (n) گلدار الماس ۔

Rose-diamond : (n) گلدار الماس : نیم مدور ہیرا جس کی تکونی قاشیں ہوں ۔

Rose-drop : (n) (۱) جلد کا ایک مرض جس میں چتے پڑ جاتے ہیں ۔ (۲) مٹھائی یا لوز جس میں عطر گلاب کی خوشبو ہو ۔

Rose-ear : (n) کتے کا کان ۔

Rose-elder : (n) (نباتیات) گل دنبہ ۔

Rose-engine : (n) (میکانیات) خاکہ کش : خراد کے سرے پر گلاب کا ٹھپا (نقش بنانے کے لئے) ۔

Rose-fever : (n) (امریکا) Hay-fever کی طرح کا بخار ۔

Rose-fish : (n) دیکھو Red perch

Rose-fly : (n) دیکھو Rose-chafer

Rose-gall : (n) گلاب کے کیڑوں کے فضلہ ۔

Rose gall-fly : (n) ایک قسم کا کیڑا ۔

Rose geranium : (n) ایک قسم کا گل شمعدانی جس میں گلاب کی خوشبو ہوتی ہے ۔

Rose-grab / -maggot : (n) ایک قسم کی تتلی جو گلاب کو خراب کر دیتی ہے ۔

Rose hip / Rose haw : (n) ثمر گلاب (خصوصاً جنگلی یا سفید گلاب کا پھل) ۔

Rose laurel : (n) دیکھو Oleander

Rose-leaf : (n) گلاب کی پنکھڑی : برگ گل ۔

Rose-lipped / -lip : (a) گلابی ہونٹوں والا ۔

Rose-mallow : (n) (۱)گل خطمی : گل خیرو۔ (۲) Hibiscus کی جنس کا پودا ۔

Rose manganese : (n) دیکھو Rhodonite

Rose-nail : (n) گل میخ : گل دار کیل ۔

Rose noble : (n) پندرھویں اور سولھویں صدی کا سونے کا سکہ جس پر گلاب کا ٹھپا ہوتا تھا۔

Rose-nozzle : (n) کسی پانی کے برتن کی ٹونٹی ۔

Rose of Jericho : (n) جنوبی مغربی ایشیا اور شمالی افریقہ کا ایک پودا جس کی سوکھی پنکھڑیاں نمی پا کر کھل جاتی ہیں ۔

Rose of May : (n) سفید نرگس ۔

Rose of Sharon : (n) مشرق کا ایک پھول جو اب تک پہچانا نہیں گیا ۔

Rose oil : (n) گلاب کا تیل ۔

Rose-pink : (n) (۱) ایک قسم کا گلابی رنگ ۔ (۲) گلابی چہرہ : گلابی شبیہ ۔

Rose-pink : (a) (۱) گلابی : گلاب کی طرح کا ۔ (۲) (مجازاً) خوشنما : رنگین ۔

Rose pump : (n) پمپ جس کی بلی یا چھڑکا کنارا پھول نما ہوتا ہے۔

Rose quartz : (n) (معدنیات) گلابی گار: نیم شفاف قسم کا سنگ مروہ۔

Rose rash : (n) دیکھو Roseola

Rose-red : (a) گلاب کی طرح سرخ : گلابی ۔

Rose-red : (n) گلاب کی طرح سرخ کوئی چیز ۔

Rose-root : (n) (نباتیات) ایک پودا جس کی جڑ سکھانے کے بعد گلاب کی خوشبو دیتی ہے ۔

Rose spot : (n) (طب) سرخ بادہ (بخار کی علامت) ۔

Rose-sprinkler : (n) پانی کے برتن کی سوراخ دار ٹونٹی جس سے پانی آسانی سے چھڑکا جا سکے ۔

Rose-tree /Rose tree : (n) گلاب کا پودا (خصوصاً درخت کی طرح سیدھے تنے والا) ۔

Rose vine : (n) (امریکا) چڑھنے والا گلاب : لت والا گلاب ۔

Rose-vinegar : (n) گلاب آمیز سرکہ ۔

Rose-water : (n) (۱) عرق گلاب : عطر گلاب ۔ (۲) (مجازاً) ہلکا ہاتھ (مثلاً Rose-water surgery ) ۔ (۳) تصنع آمیز جذبہ یا نزاکت : پاکیزہ نفس ۔

Rose-window : (n) (کلیسائی تعمیرات) مور پنکھی گول کھڑکی جس میں پہیے کے دھڑوں کے سے خانے ہوتے ہیں : صدبرگ

کھڑکی : سورج مکھی کھڑکی .

Roseate : (a) [L. 'Roseus'.] (۱)گلابی : گلاب کے رنگ کا : گلاب کی شکل کا . (۲) (مجازاً) خوشنما : رنگین : خوش . (۳) رجائیت امیدانہ : امیدانہ .

Roseately : (adv.) (۱) گلابی رنگ میں . (۲) خوشنما انداز میں .

Rosed : (a) ٹوپی والا .

Rosehill / Rosehiller / Rosehill parakeet : (n) (حیوانیات) سرخ توتک : سرخ ٹوئیاں .

Roseless : (a) بے گلاب کا : بے رنگ : پھیکا : بے رونق .

Roselite : (n) [f. pref. G.'Rose'. a German mineralogist .] گلابی رنگ کا ایک معدن : روز یلائٹ .

Rosella : (n) دیکھو Rosehill

Rosella / Roselle / Rezelle : (n) (نباتیات) خبازی : سونچل .

Rosemary : (n) [L. 'Rose marinus'.] (۱) ایک قسم کی صدا بہار جھاڑی جس کے پتوں سے خوشبو بناتے ہیں اور بطور یادگار ایک دوسرے کو دیتے ہیں : نیز دوا کے طور پر بھی استعمال کرتے ہیں : (نباتیات) اگلیل کدمی . (۲) (جمع میں) Rosemary کی ایک قسم . (۳) دوسرے کے لئے سابقہ الفاظ ملا کر استعمال ہوتا ھے جیسے 'Golden', 'Spanish' , 'Wild rosemary' .

Roseo- : [L . 'Roseus'.] سابقہ بمعنی "گلی" "برگ سرخ" "گلگوں" .

Roseola : (n) [mod. L. f. 'Roseus + ola'.] (۱) (مرضیات) سرخ بادہ . (۲) (طب) خسرۂ کاذب .

Roseolar / Roseolous : (a) خسرہ زدہ : مریض خسرہ .

Rosery : (n) گلستان : گلاب کا باغ : گلاب باغ : گلاب کا چمن .

Roset : (n) (۱) فیتے یا چمڑے کا گلاب (جو آرائش کے کام آتا ھے) . (۲) دیکھو Rosette .

Rosetta-wool : (n) جزائر شرق الہند کی تاریخی رنگ کی لکڑی .

Rosette : (n) [Fr.] (۱) فیتے یا چمڑے کا گلاب (جو آرائش کے کام آتا ھے) . (۲) (تعمیرات) نقش گلاب (جو دیوار پر بنا دیتے ہیں) . (۲) دیکھو Rose-window . (۳) (نباتیات) گل اوراق : (حیوانیات) گل اعصا : گل بند : (حیاتیات) اعضا کا گلاب نما گچھا : گلاب کا سا نشان : گل . (۵)دیکھو Rose-daimond . (٦) گلاب کی شکل کی کوئی چیز : Rose-engine کی طرح کی کوئی چیز . (۷)گلاب نما پیٹرن کا دائرہ . (۸) قرص نما سطحیں جو پگھلے ہوئے تانبے پر بار بار پانی چھینٹنے سے بن جا تی ہیں .

Rosette copper : (n) قرص نما سطحیں جو پگھلے ہوئے تانبے پر پانی چھینٹنے سے بن جاتی ہیں .

Rosetted : (a) گل دار : پھولدار : (وہ چیز) جو نقش گلاب، فیتے وغیرہ کے آرائشی گلابوں سے آراستہ یا مزین ہو .

Roseus : (a) (نباتیات) گلابی .

Rosewood : (n) (۱) مختلف قسم کی خوشبودار لکڑی . (۲) Convolvutus جنس کی معطر لکڑی . (۳) جزائر غرب الہند کی مومی لکڑی . (۴) آسٹریلیائی درختوں کے لئے بھی استعمال ہوتا ھے .

African rosewood : (۱) مغربی افریقہ کا درخت . (۲)اس درخت کی لکڑی .

Jamaica rosewood : ایک خوشبودار لکڑی .

Rosewort : (n) (جمع) Rosaceae کے لئے لنڈلے (Lindley) کا نام .

Rosicrucian : (n) [mod. L. 'Rosa crucis'.] (۱) روزی کروشی : سحر و نیز نجات کی اس انجمن کا رکن جو ۱۳۸۵ء میں ایک شخص Christian Rosenkreuz نے قائم کی تھی . (۲)روزی کروشی عقیدہ .

Rosicrucian : (a) روزی کروشی کا یا اس سے متعلق :روزی کروشی کی سوسائٹی سے متعلق .

Rosin : (n) [Alteration of Resin (n).] (۱) رال : دھونا : صمیخ . (۲) (جمع) رال کی ایک قسم .

Rosin : (v) (۱) رال لگانا : دھونا ملنا : دھونا لیسنا . (۲)(مجازاً) شراب بنانا (رال سے) . (۳) شراب سے لطف اندوز ہونا: شراب کا عادی ہونا .

Rosinante : (n) [Sp. 'Rocinante' . name of the horse of Don Quinote .] معمولی گھوڑا : مریل گھوڑا : سواری کا معمولی گھوڑا : تھکا ہوا گھوڑا .

Rosin-oil : (n) رال کا تیل (جو مصوری میں کام آتا ھے) .

**Rosin weed : (n)** (امریکا) دیکھو Compass plant

**Rosinous : (a)** (کیمیا) رالی ؛ رال کا سا ۔

**Rosiny : (a)** رال جیسا ۔

**Roslic : (a)** [f. L. 'Rosa+ -ol + -ic'.] (کیمیا) روزولك ایسڈ ۔

**Rosolic acid : (n)** (کیمیا) دیکھو Aurin

**Rosolio : (n)** [It. Var. of 'Rosoli'.] ایك مفرح شربت جو جنوبی یورپ میں بنتا ھے ۔

**Ross : (n)** شمالی اسکاچستان کے ایك دیہات کا نام ۔

**Ross : (n)** [Scand- 'ros(rus)'.] چھال ؛ پوست ؛ درخت (خصوصاً امریکا) ۔

**Ross : (v)** (امریکا) چھال اتارنا ؛ درخت کی پوست ہٹانا ۔

**Ross herald : (n)** اسکاچستانی چھ نقیب شاہی میں سے کوئی ایك ۔

**Rossing machine : (n)** (میکانیات) پوست تراش کل ۔

**Rostel :(n)** [Anglicized f. 'Rostellum'.] (نباتیات) جڑی کونپل ۔

**Rostelate / Rostelliform / Rostellar : (a)** منقارچه دار ؛ منقارچه نما ۔

**Rostellum : (n)** [L. dim of 'Rostrum'.] (۱) (نباتیات) منقارچه ؛ منقار کوچك ۔ (۲) (حیوانیات) پوزۂ حشره ؛ منقارچه ۔

**Roster : (n)** [Du. 'Rooster'.] (۱) (فوج) نظام اوقات ؛ نقشۂ اوقات ۔ (۲) جدول ؛ اسمك جدول ؛ (خصوصاً کام کرنے والوں کی) فہرست ۔

**Rostral : (a)** [late L. 'Rostralis'.] (۱) (تعمیرات) منقاردار ۔ (۲)(حیوانیات) منقاری؛ چونچ کا ؛ منقار کا ۔ (۳)منقار دار (ستون) جس کا سرا رومی جہازوں کے منقار نما اگلے حصے سے مشابه ہو ۔

**Rostral crown : (n)** سنہرا تاج جو قدیم روم میں جہاز رانی کرنے میں انعام کے طور پر دیا گیا ۔

**Rostrate : (a)** [L.'Rostratus'.] (نباتیات و حیوانیات) منقار دار ؛ تھوتھنی والا ۔

**Rostrated : (a)** (۱) منقار دار (ستون) ۔ (۲)(حیوانیات) منقار دار ۔

**Rostrifera : (n)** منقار دار ۔

**Rostriferous : (a)** منقار دار ۔

**Rostriform : (a)** (حیوانیات) منقار نما ؛ چونچ نما ۔

**Rostro - :** سابقه بمعنی "منقار" "پوزه" ۔

**Rostrulum : (n)** [L.] (حیوانیات) پوزه پستو ۔

**Rostrum /Rostra : (n)** [L.] (۱) (قدیم روم) جہازوں کا منقار نما اگلا حصه ۔ (۲) چبوتره جس پر سے تقریر کی جائے ؛ منبر ؛ ڈائس ؛ خطبه گاه ۔ (۳) خصوصاً گروه واعظان ؛ وعظ کرنے والے ؛ وعظ گوئی ۔ (۴) (مجازاً) ایسا عہده جس میں تقریر کرنے کا کام ہو ۔ (۵) (قدیم روم) دیکھو Beak ۔ (۶) منقار نما شکل کا گھوا ۔ (۷) (حیوانیات و نباتیات) منقار ؛ تھوتھنی ؛ چونچ ؛ پوزۂ دہن ۔

**Rosula : (n)** [L.] (نباتیات) گلابچه ؛ برگ گل ۔

**Rosulate : (a)** [f. Late L. 'Rosula'.] برگ گله؛ برگ گل نما (وه پتیاں جو گلاب کی پتیوں کی طرح گھنی اگی ہوں) ۔

**Rosy : (a)** (۱) گلابی ؛ گلگلوں ؛ گلفام ؛ گل رنگ ؛ لعل فام ۔ (۲) آدمی کے متعلق کہا جاتا ھے (خصوصیات اور اچھی صحت کے لئے) ؛ شگفته ؛ چہرے پر سرخی دوڑنا ۔ (۳)اچھی؛ امید افزا (حالت) ؛ (وقت) روشن ؛ پر امید ۔ (۴) جس میں گلاب کی خوشبو ہو ؛ گل بو ۔ (۵) پر گل ؛ گلدار ؛ پھولدار ۔ (۶) گلاب کی طرح ؛ خصوصاً گلاب کی خوشبو کی طرح ؛ خوشبودار (گلاب) ۔ (۷)شراب کے لئے ایك عامیانه اصطلاح ۔

**Rosy cross : (n)** روزی کروشی فرقے کا نشان ۔

**Rosy drop : (n)** (طب)زیاده شراب پینے کی وجه سے منه پر ورم آجانا ۔

**Rosy-fingered : (a)** گلگلوں کی انگشت (طلوع سحر کی صفت کے طور پر آتا ھے) ۔

**Rot : (n)** [Scand. Origin.] (۱) سڑنا ؛ سڑنے کی حالت ؛ گلنے کی حالت ۔ (۲) (طب) سڑاند ؛ تعفن ؛ بدبو ؛ عفونت ؛ بساند ؛ بوسیدگی ۔ (۳) (بیطاری) جگر کی بیماری جو بھیڑوں کو ہو جاتی ھے ؛ فساد جگر ؛ اس بیماری کی ایك خاص شکل ۔ (۴) مہمل بات؛ فضول بات ؛ حماقت کا کام؛ نا معقول حالت ؛ فضول چیز ۔ (۵) (کرکٹ) ایك طرف کے سب کھلاڑیوں کا جلد از جلد آؤٹ ہو جانے کا عمل ؛ جلدی جلدی قتل عام ۔ (۶) (ثمبر) گھُن ۔ (۷)(آدمی میں) متعفن بیماری ۔

White rot : ایک قسم کا پودا ۔

Rot : (v) [Oe. 'Rotian'.] (۱) سڑنا : گلنا : بگڑنا : خراب ہونا ۔ (۲) (مجازاً) گھن لگ جانا : انحطاط ہونا : ناقص ہونا: روبہ تنزل ہونا : اخلاقی پستی کا ہونا ۔ (۳) (قیدی کا قید میں) سڑنا : پڑے پڑے گلنا ۔ (۴) سڑانا ۔ (۵) (عام) کھیل بگاڑنا : معاملہ خراب کرنا : سڑانا : گلانا : خراب کرنا ۔ (٦) چھیڑنا : ستانا : منانا ۔ (۷) طعن آمیز گفتگو کرنا : جلی کٹی باتیں کرنا ۔ (۸) بکواس کرنا : فضول گفتگوکرنا ۔ (۹) (بھیڑ کا) فساد جگر ہونا ۔

Rot-gut / Rotgut : (n) آمیز شراب : (امریکا) معمولی وہسکی : ادنیٰ قسم کی شراب ۔

Rota : (n) [L. 'rota'.] (۱)جے ۔ ہیرنگٹن (J. Harrington) کا ۱۶۵۹ء میں قائم کیا ہوا سیاسی کلب جس میں سرکاری آفسوں میں دوری تغیر ہونا چاہیئے: نیز اس قسم کی سوسائٹی۔ (۲) (آدمیوں کا) دور : گردش : فرائض کا نظام اوقات۔ (۳) دیکھوRoster ۔ (۴) باری کا نقشہ (جس میں سپاہیوں کے فرائض جو وہ باری باری انجام دیتے ہیں درج ہوں) ۔ (۵) عدالت عالیہ (کلیسائی و ملکی) : کلیسائی عدالت عالیہ ۔ (٦) (میکانیات) پہیا ۔

Rotaceous : (a) (حیاتیات) پہیا نما ۔

Rotal : (a) [Late L. 'Rotalis'.] (۱) پہیا کا پہیا دار ۔ (۲) گردشی : دائری : دائری حرکت سے متعلق ۔ (۳) کلیسائی عدالت اعلیٰ سے متعلق ۔

Rotalian : (n) [f. mod. L. 'Rotalia'.] Rotalia جنس کا سوراخ دار پودا ۔

Rotalian : (a) Rotalia جنس سے متعلق ۔

Rotarian : (a) Rotary کلب سے متعلق ۔

Rotarian : (n) Rotary کلب کا رکن ۔

Rotarianism : (n) روٹری کلب کے اصول ۔

Rotary : (a) [late L. 'Rotarius'.] (۱) گردشی : محوری : دوری : گردش : محور کا : دائری ۔ (۲) باری باری گھومتی ہوئی: گرداں ۔ (۳) عالمگیر سوسائٹی کی صفت کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Rotary : (n) (۱)(میکانیات)دوار مشین یا آلہ : گروند ۔(۲) ایک عالمگیر سوسائٹی جو شکاگو میں ۱۹۰۵ء میں قائم ہوئی اور جس کا مقصد بنی نوع انسان کی خدمت ہے اور جس کی کئی بین الاقوامی شاخیں ہیں ۔

Rotary club : (n) روٹری کلب : ایک عالمگیر سوسائٹی جو شکاگو میں ۱۹۰۵ء میں بنی نوع انسان کی خدمت کے لئے قائم ہوئی ۔

Rotary engine : (n) (انجینیئرنگ) دوار انجن : گروند انجن ۔

Rotary machine : (n) دوار مشین : گروند مشین ۔

Rotary polarisation : (n) (بصریات) گرداں تقطیب ۔

Rotary power : (n) (بصریات) گرداں طاقت ۔

Rotatable : (a) گردش پذیر : قابل گردش : جو باری باری ہو سکے ۔

Rotate : (a) [f. L. 'Rota'.] (نباتیات) پہیا نما : چاك کی شکل کا: چرخ نما : دو لابی چرخی ۔

Rotate : (v) [f. L. 'Rotat' , 'Rotate'.] (۱) محور کے گرد گھومنا : مر کز کے گرد گھومنا : گردش کرنا ۔ (۲) سپاہیوں کی باری مقرر کرنا : باری باری کرنا یا ہونا ۔

Rotating : (a) دوار : گردشی : گھومتا ہوا ۔

Rotating beacon : (n) (ریڈیو) گھومتا منارہ ۔

Rotating field : (n) (الیکٹرك انجینیئرنگ) دوار میدان ۔

Rotating mirror : (n) (بصریات) گردشی آئینہ ۔

Rotation : (n) [L. 'Rotationem'.] (۱) مرکز کے گرد گھومنا : محوری گرد ش۔ (۲) گردش : دور : چکر ۔ (۳) باری باری ہونا: دور ۔(۴)تحویل ۔ (۵)(زراعت) دورہ : دور ۔ (٦)رجوع: مادہ: تکرار : تواتر : متواتر سلسلہ یا مدت ۔ (۷) لوگوں کے فرائض کا باضابطہ اور متواتر سلسلہ۔ (۸) (زراعت) فصلوں کا ہیر پھیر ۔

By rotation /In- : ترتیب وار : یکے بعد دیگرے : باری باری سے : دوری طور پر ۔

Optional rotation : (بصریات) مناظری گردش : تقطیبی گردش ۔

Rotational : (a) محوری گردش : باری باری کا : گردشی : دوری : ہیر پھیر کا ۔

Rotational chair : (n) (نفسیات) گردشی کرسی ۔

**Rotational inertia : (n)** (طبیعیات) گردشی جمود ۔

**Rotational of crop : (n)** (زراعت) فصلوں کا ہیر پھیر ؛ باری باری کی؛ کھیت میں باری باری سے مختلف چیزیں بونا ۔

**Rotation of watering : (n)** (زراعت) گردشی آبپاشی ۔

**Rotation perception : (n)** احساسِ گردش ۔

**Rotation table : (n)** (نفسیات) گردشی میز ۔

**Rotative : (a)** [f. L. 'Rotare'.] (۱) گرداں ؛ دوار ؛ گردشی ؛ گھومتا ہوا ۔ (۲) گردشی محور کا ؛ باری باری کا ۔ (۳) بار بار ہونے والا ؛ مکرر ؛ متواتر ؛ باز گر ؛ راجبه ۔

**Rotatively : (adv.)** باری باری کے طور پر ؛ گردشی انداز میں ؛ گھومتے ہوئے۔

**Rotativism : (n)** استبدادی نظام سلطنت کی حمایت ؛ ایسے مطلق العنان نظام سلطنت کی حمایت جس میں حکمراں اشخاص یا جماعتیں آپس میں سمجھوتہ کر کے حکومت کرتی ہیں یا حکومت سے علاحدہ ہو جاتی ہیں لیکن عوام کی خواہشات کا اس میں کوئی دخل نہیں ہوتا ۔

**Rotativist : (n)** استبدادی نظام سلطنت کا حامی ؛ جس میں اشخاص یا جماعتیں آپس میں سمجھوتہ کی بنیاد پر حکومت کرتی ہیں یا حکومت سے علاحدہ ہو جاتی ہیں اور جس میں عوام کی خواہشوں کا خیال نہیں کیا جاتا۔

**Rotator : (n)** [L. 'Rotare'.] (۱) (تشریح) عضلۂ دوار ؛ گھمانے والا ؛ وہ پٹھا جس کی مدد سے کوئی عضو گھومتا ہے ۔ (۲)گھومنے والا آلہ ؛ گھومنے والا پرزہ ؛ گھومنے والا حصہ (کسی چیز کا) ؛ دوارہ ؛ گردشیہ ؛ روٹیٹر ۔ (۳)دیکھو Rotifer ۔

**Rotatorian : (n)** دیکھو Rotifer

**Rotatory : (a)** دیکھو Rotative

**Rotatory : (n)** دیکھو Rotifier

**Rotatory dispersion : (n)** (روشنی) گرداں انتشار ۔

**Rotatory polarisation : (n)** (بصریات) گرداں تقطیب ۔

**Rotatory power : (n)** (طبیعیات ، کیمیا) گرداں طاقت ؛ گردش نوعی ۔

**Rotche / Rotch / Roach / Rotachie : (n)** [Later form of Du. 'Rotge'.] (حیوانیات) ایک قسم کا چھوٹا بحری پرند (جو شمالی سمندر میں پایا جاتا ہے) ؛ آک صغیر ؛ اوج ۔

**Rote : (n)** [OFr. 'Rote'.] (تاریخ) سارنگی کی قسم کا باجا جو دورِ وسطیٰ میں رائج تھا ۔

**Rote : (n)** [Origin unkn.] (۱) عادت ؛ محض رٹی ہوئی بات ؛ حافظ جس میں سمجھ کی دخل نہ ہو ؛ محض زبانی رٹا ہوا (بے سمجھے بوجھے) ۔ (۲) باضابطہ کاروائی ؛ خاص معمولی؛ خاص بندھا ہوا کام ۔

**By rote :** (بے سمجھے بوجھے) رٹ کر ؛ بنکانکی طور پر رٹنا ؛ عادت کے مطابق ۔

**Rote : (n)** [Origin obsc.] (اب امریکا) موجوں کے تلاطم یا سمندر کی لہر کی غرش ؛ سمندر کی پر شور آواز ۔

**Rote : (v)** (بے سمجھے بوجھے) رٹنا ؛ دہرانا ۔

**Rote reading : (n)** رٹنا ۔

**Rothein : (n)** (طب) خسرہ کاذب ؛ جرمن خسرہ ۔

**Rother : (n)** [OE. 'Hnoer'.] (۱) بیل ؛ بیل کی قسم کا جانور ۔ (۲) (حیوانیات) بیل یا گائے ۔

**Rothesay : (n)** [late ME.] اسکاچستان کے ایک قدیم قلعہ کا نام ۔

**Rothesay herald : (n)** اسکاچستان کے چھ نقیب شاہی میں سے کوئی ایک ۔

**Rotifera : (n)** [mod. L. neut. pl. of 'Rotifer(us)'.] چھوٹے کیڑے کی ایک قسم جن کے اعضا پہیے کی طرح گھومتے ہیں اور تیرنے میں مدد دیتے ہیں؛ دوار حوینات؛ چرخی حوینات۔

**Rotifer : (n)** ایک چھوٹا کیڑا ؛ دوار حوین ؛ چرخی حوین ۔

**Rotiform : (a)** دیکھو Rotate

**Rotl / Rotls / Artal / Artel : (n)** [Arab 'Ratl'.] رطل (وزن کا پیمانہ) ۔

**Rotograph : (n)** [f. L. 'Rota+ -graph'.] (فوٹوگرافی) عکاسی طباعت ؛ فوٹوگراف ؛ طباعت بذریعہ فوٹوگرافی (جس میں مسودے وغیرہ کا عکس مسالے دار کاغذ پر ڈالا جاتا ہے) ۔

Rotonda : (n) [L. 'Rotondus'.] (۱) سب دیوتاؤں کا مندر ۔ (۲)گاڑی کا گول حصہ ۔

Rotor : (n) [Irrg. for 'Rotator'.] (۱) مشین کا گردش کرنے والا حصہ ؛ موٹر یا ڈائنمو کا گھومنے والا حصہ ۔ (۲)استوانہ گرداں ۔ (۳) (الیکٹرک انجینیئرنگ) دوارہ ؛ گردانہ؛ روٹر ۔

Rotor plane : (n) (ہوا بازی) دوار سطحہ (طیارہ) ۔

Rotor ship : (n) جہاز جو استوانہ گرداں سے چلے ۔

Rotor station : (n) (ہوا بازی) دوار سطحہ گاہ ۔

Rotorscope : (n) (میکانیات) گردش بین : تیز حرکت بین ۔

Rotors : (n) دواریات ۔

Rottan : (n) Ratton کا متبادل ۔

Rotten : (a) [ON. 'Rotinn'.] (۱) سڑا ہوا ؛ گلا ہوا ؛ از کار رفتہ ؛ بوسیدہ ؛ بدبو ؛ عفونت دار ؛ متعفن ۔ (۲) جگر کی بیماری میں مبتلا ۔ (۳) (سیاسی ، معاشرتی یا اخلاقی حیثیت سے) ناقص ؛ خراب ؛ گندہ ؛ گھن لگا ؛ نکما ؛ ردی ۔ (۴) مستقیم ؛ ابتر (حالت) ؛ بیہودہ ؛ نامعقول (تجویز) ۔ (۵) (سبزی وغیرہ) خراب ؛ گندہ ؛ گلا ہوا ؛ متعفن ۔ (۶) (زمین ، مٹی وغیرہ) بہت ہی ملائم ؛ ریزناک؛ (ایسی چیز) جو وزن بڑھنے سے پس جائے ۔ (۷) (چٹان) جزوی تحلیل شدہ ۔ (۸) (مقامی) بھیگا ؛ تر ؛ نم ؛ گیلا ؛ مرغوب ؛ بارانی ۔ (۹) کمزور ؛ ناتواں ؛ لاغر ۔ (۱۰) (عام) بہت ہی خراب حالت میں ؛ بیکار ؛ ردی ۔

Something is rotten in the State of Denmark : بڑی ابتر حالت میں ۔

Rotten-borough : (n) دیکھو Borough

Rotten egg : (v) کسی پر گندے انڈے پھینکنا ۔

Rotten-hearted : (a) گندہ صفت ؛ کاملاً فاسد ؛ فاسد دل والا ؛ رذیل صفت ۔

Rotten row : (n) ہائیڈ پارک (Hyde Park) کی ایک سڑک جس پر اونچے طبقے کے لوگ گھوڑے کی سواری کرتے ہیں ؛ اب عام طور پر The Row کہا جاتا ہے ۔

Rotten-stone/ Rottenstone : (n) (ارضیات) سنگ جلد ؛ ایک قسم کا چونے دار کنکر (دھات صاف کرنے کے کام آتا ہے) ۔

Rotten-stone : (v) سنگ جلد سے صاف کرنا یا پالش کرنا ۔

Rottenly : (adv.) بدبو دار طور پر ؛ متعفن انداز سے ۔

Rottenness / Rotting : (n) تعفن ؛ سڑاند ؛ گندگی ؛ بوسیدگی ؛ نکما پن ؛ ابتری ۔

Rotter : (n) [f. Rot (v).] (عام) نکما ؛ ناکار ؛ نالائق ؛ نامعقول آدمی ۔

Rotula : (v) [L. din of 'Rota'.] (۱) رضفہ ؛ چپنی کی ہڈی ؛ گھٹنے کی چپنی ۔ (۲) کہنی کی نوک ؛ بحری خارپشت کے جبڑوں کی شعاعی ہڈیوں میں سے کوئی ایک ۔

Rotular : (a) چپنی کی ہڈی سے متعلق ۔

Rotulet : (a) [L. 'Rotulus'.] چھوٹا طومار ؛ رجسٹر ۔

Rotund : (a) [L. 'Rotundus'.] (۱)(نباتیات)گول ؛ مدور ۔ (۲)دائرہ نما (منہ کی شکل بولتے وقت) ۔ (۳) ٹھسے دار (طرز گفتگو) ۔ (۴) گول مٹول (آدمی) ۔ (۴) پرآب و تاب ؛ پر صدا ؛ رواں ؛ خوش سخن ۔

Rotunda : (n) [L. 'Rotunda'.] (۱) گول شکل کی عمارت (اندر اور باہرسے) ؛ گول عمارت جس میں گنبد ہو ؛ گنبد دار ۔ (۲) گول کمرا یا ہال ۔ (۳) گول طرز تحریر ۔

Rotundate : (a) [L. 'Rotundatus'.] (۱) (نباتیات ، حیوانیات) گول ؛ مدور ؛ موٹا تازہ ۔

Rotundi- : [L. 'Rotundus'.] سابقہ بمعنی "گول" "مدور" ۔

Rotundifoliate / Rotundifolious : (a) (نباتیات) مدور برگ دار ۔

Rotundity : (n) [L. 'Rotunditas' , f. 'Rotundus'.] (۱) موٹا پا ؛ گولائی ؛ گول ہونا ؛ (طب) فربہی ۔ (۲) (ہندسہ) کرویت؛ گلائی ۔ (۳) مدرو عمارت ؛ گول بلڈنگ ۔ (۴)شوخئ زبان ؛ سریلاپن ۔ (۵) تکمیل عادت ۔

Rotundo- : جزو ترکیبی بمعنی "مدور" "گول" ۔

Rotundo-ovate : (a) بیضوی گول شکل کی ؛ بیضہ نما (لیکن گول) ۔

Roture : (n) [L. 'Ruptura'.] (۱) عامی حق ملکیت ۔ (۲) عامی عہدہ ۔

Roturier : (n) [Fr.] (۱) عامی ؛ معمول عہدے کا آدمی ؛ نیچے طبقے کا شخص ؛ طبقۂ عوام کا فرد ۔ (۲) (کنیڈا میں) وہ

شخص جو حقیقی ملکیت رکھتا ہو اور سالانہ کرایہ ادا کرتا ہے ۔

**Roturier : (a)** عوام سے متعلق ۔

**Rouble : (a)** [Russ. 'Rubli'.] (۱) روبل : ایک روسی سکہ (جنگ عظیم سے قبل چاندی کا روسی سکہ ، تقریباً ڈیڑھ روپئے کے برابر) ۔ (۲) کاغذی سکہ جو ۱۸۱۱ء کے چاندی کے روبل سے کم قیمت کا ہوتا ہے ۔

**Roucou : (n)** [Fr.'Ro(u) cou'.] (۱) جزائر غرب الہند اور جنوبی امریکا کا ایک درخت جس سے نارنجی رنگ بنایا جاتا ہے : اور رنگنے کے کام میں آتا ہے ۔ (۲) نارنجی رنگ جو اس درخت سے بنا ہو ۔

**Roue : (n)** [Fr. 'Rouer'.] بدکار : عیاش : تماش بین : رند ۔

**Rouen : (n)** [Fr.] شمالی فرانس کے ایک شہر کا نام : روآں ۔

**Rouge : (a)** [Fr.] سرخ : لال ۔

**Rouge : (n)** (۱) گلگلونہ : سرخ غازہ ۔ (۲) (کیمیا) رنگ نما سفوف (لوہے کے آکسائڈ سے تیار کیا ہوا ۔ (۳) (سیاسیات) انقلاب پسند ۔ (۴) Rouge et noir کے کھیل میں لال رنگ ۔

**Rouge : (n)** [Origin obsc.] (۱) کھینچا تانی : کش مکش : چھینا جھپٹی (بہت سے اشخاص کی خصوصاً فٹ بال کے کھیل میں) : گتھم گتھا ۔ (۲) (رگبی فٹ بال) آگے کھیلنے والے کھلاڑیوں کا جمگٹھا جبکہ گیند پیچھے میدان میں ہو ۔ (۳) (آئین فٹ بال) حریف کو ملنے والے پائنٹ کا شمار ۔ (۴) کناڈی فٹ بال ۔

**Rouge : (v)** (۱) گلگلونہ ملنا : سرخ غازہ لگانا ۔ (۲) سرخ کرنا (چہرہ کو) ۔ (۳) (کیمیا) رنگ نما سفوف کو استعمال کرنا ۔ (۴) شرما جانا : شرم آنا : چہرے پر سرخی دوڑ جانا (شرم یا کسی دوسرے جذبے سے) ۔

**Rouge croix / Rouge Dragon : (n)** College of Arms انگلستان کے کے افسروں کا وہ لقب (ان کے بلا (Badge) کی وجہ سے کہا جاتا ہے ۔

**Rouge et noir : (n)** [Fr.] تاش کا ایک کھیل ۔

**Rouge royal : (n)** سرخی مائل بلجمی سنگ مرمر ۔

**Rough : (n)** [f. next] (۱) ناہموار : غیر مسطح زمین : کھردری زمین : سنگلاخ زمین ۔ (۲) نا ہموار زمین کا قطعہ خصوصاً درخت سے ڈھکا ہوا سیدھا ڈھلوان ۔ (۳) (گولف) وہ ناہموار زمین جو کھیل کے سرسبز میدانوں کے درمیان یا ان سے متصل ہوتی ہے ۔ (۴) لوہے کا گوکھرو جو گھوڑے کے نعل میں لگاتے ہیں : گھوڑے کے نعل میں لگانے والا لوہے کی نوکدار سلاخ ۔ (۵) بد نصیبی : سیاہ بختی : گردش : مصیبت : صعوبت : کلفت : اذیت : آزار : سختی : تکلیف : کڑی مصیبت : ناملائمت : تندی : خشونت ۔ (۶) جھگڑالو : دنگا فساد کرنے والا : بدمعاش : اوباش : بد رفتاری ۔ (۷) بیکار چیز (معدنی شے کے کام میں) ۔ (۸) فطری یا نامکمل حالت : خام حالت ۔ (۹) عام حیثیت : مجموعی حیثیت ۔ (۱۰) حالت طبیعی ۔

**In the rough :** نا مکمل حالت میں : خام حالت میں : ادھورا حالت میں : ناقص : ناتراشیدہ ۔

**Rough : (a)** [OE.'Ruh'.] (۱) ناہموار غیر مسطح: اونچا نیچا:(زمین) غیر مزروعہ : جو یکساں نہ ہو : جنگلی : پست و بلند ۔ (۲) کھر درا : کھر کھرا ۔ (۳) تند : شدید : سخت : زور کا: تند و تیز : پر جوش : ہیجانی : والہانہ ۔ (۴) طوفانی: موجزن : طوفان خیز : مواج : متلاطم ۔ (۵) سخت : نا ملائم (الفاظ) : شدید : بد نما : بد منظر ۔ (۶) دنگئی : فسادی ۔ (۷) سخت (برتاؤ) : تشدد آمیز ۔ (۸) کرخت : ناخوشگوار ۔ (۹) نامکمل : ناتمام : موٹا (کام) ۔ (۱۰) ابتدائی : جو ابتدائی حالت میں ہو ۔ (۱۱) (زبان ، شخص وغیرہ) ان گھڑ : ناتراش : سیدھا سادہ : بدوی : غیر مہذب : غیر متمدن ۔ (۱۲) کام چلاؤ : بے مہارت : غیر شریفانہ ۔ (۱۳) تخمینی : اندازے پر مبنی ۔ (۱۴) ننگا : بے کپڑوں کے : بے ساختہ : خام : سادہ : نا مکمل : نا تمام ۔ (۱۵) مسودہ ۔ (۱۶) (کپڑا) ادنیٰ : معمولی : موٹا : کھردرا ۔ (۱۷) بال دار : روئیں دار : جھبرا : لمبے موٹے بالوں والا ۔ (۱۸) (خصوصاً بھیڑ) جس کے بال بہت بڑھے ہوئے اور مدت سے نہ کٹے ہوں ۔ (۱۹) (بول چال) سخت گیر : جابر : بے درد : بے مہر ۔ (۲۰) (آواز) ناموافق : ناساز : کرخت : ناگوار ۔ (۲۱) (قواعد) مخلوط ۔ (۲۲) ( جام، شراب) (مزہ میں) تیز : چرپرا : چر چرا ۔ (۲۳) بے صیقل : بے جلا : بے روغن : بے چمک : جس میں نفاست یا لطافت نہ ہو : بھدا: ناقص : بہت اچھا نہیں ۔ (۲۴) ناقابل : نا اہل : نا لائق: معذور: نا ہنجار : بد خلق : تند خو ۔

**Book with rough edges :** کتاب جس میں کاغذ کے کنارے برابر نہ کٹے ہوں ۔

**Gave him a lick with the rough side of my tongue :** سخت سست کہنا : خوب خبر لی ۔

**Horse has rough paces :** گھوڑا اس طرح چلتا ہے کہ سوار کو جھٹکا لگتا ہے : نا ہموار چال سے چلتا ہے ۔

کھینا (مثال وغیرہ کو موقع سے): خانہ پری کرنا (تخمیناً) ۔ (۱۹) برے طور پر(Flac) قیمہ کر دینا : ٹکڑے ٹکڑے کر دینا ۔

To rough it : جوں توں زندگی بسر کرنا : بری بھلی کاٹ دینا ۔

Rough-and-ready : (a) (۱) کام چلاؤ ۔ (۲) اختراع شدہ : مکمل : تکمیل شدہ ۔ (۳) سریع العمل : زود تصمیم گیر ۔ (۴) ناہموار طور پر کام کرنے والا ۔

Rough-and-tumble : (a) (۱) بے ترتیب : گڑ بڑ : بے ضابطہ : بے سلیقہ : ابتر : پراگندہ : بے نظم و ترتیب ۔ (۲) گھونسے بازی میں خلاف معمول طریقے کا عمل کرنے والا ۔ (۳) مار دھاڑ کرنے والا : کھینچا تانی کرنے والا ۔

Rough-and-tumble : (n) (۱) ماڑ دھاڑ : گتھم گتھا : کھینچاتانی : کش مکش : اتفاقی لڑائی : بے قاعدہ جنگ : سخت مقابلہ : سخت کوشش : مہم : کار نمایاں : جو کھم ۔ (۲) مباحثہ : مناظرہ : لڑائی خصوصاً مکا بازی ۔ (۳) اوٹ پٹانگ : بے سوچے سمجھے کام کرنا ۔

Rough-and-tumble : (adv.) بے ضابطہ طور پر : بے ضابطگی کے ساتھ : بے ترتیبی سے ۔

Rough ashlar : (n) (تعمیرات) ناتراشیدہ پتھر ۔

Rough-cast / Roughcast : (n) (۱) (دیوار) جس پر چونے کی استرکاری ہو ۔ (۲) نامکمل (تدبیر) : ناقص : نا تمام : کھردرا ۔ (۳) طرح اجمالی ۔ (۴) بھدے طور پر بنایا ہوا ۔

Rough-cast : (n) (۱)چونے کی استرکاری ۔ (۲)استرکاری کرنے کاعمل ۔

Rough-cast : (v) (۱)استرکاری کرنا ۔ (۲) خاکہ بنانا : قالب ریزی کرنا ۔ (۳) ناہموار طور پر ڈھالنا : بھدی شکل میں تیار کرنا ۔

Rough caster : (n) استرکاری کرنے والا ۔

Rough coat : (n) Lath پر کی پہلی تہ : استرکاری کی پہلی تہ ۔

Rough coating : (n) معمولی خاکہ : بے ڈھنگا قالب ریزی ۔

Rough comparison : (n) سرسری مقابلہ ۔

Rough copy (of pictures) : (n) (۱) سرسری نقل یا کاپی ۔(۲) دیکھو Copy ۔

Rough diamond : (n) (۱) ناتراشیدہ ہیرا ۔ (۲) (مجازاً) ایسا شخص

In the rough leaf : پہلی کھردری پتی نکلنے کی منزل میں ۔

It is rough luck/ It is rough on (person) : بیچارے کی بد قسمتی ہے ۔

The rough and the smooth : زندگی کے نشیب و فراز : اونچے نیچے ۔

The rougher sex : نر : مذکر : نرینہ ۔

To cut up rough : دیکھو Cut (v)

To have a rough time : مصیبتیں برداشت کرنا : سختیاں سہنا ۔

To ride roughshod : تحکم سے پیش آنا : حکومت جتانا ۔

Rough : (adv.) (۱) ناہموار طور پر : سختی سے : درشتی سے : تندی سے ۔ (۲) بد تمیزی سے : بیہودگی سے ۔ (۳) تخمیناً ۔ (۴) بھدے یا بھونڈے طریقے سے ۔

To lie (or sleep) rough : رات میں بستر کے بغیر سونا خصوصاً گھر کے باہر ۔

Rough : (v) [f. the adj.] (۱) گھمانا : پھرانا : الٹنا یا پلٹنا : قلابازی کھانا : اوپر کرنا یا چڑھانا : کھینچنا : چھیلنا : کھرچنا : ہموار کرنا : جلا کرنا : صیقل کرنا ۔ (۲) غیر مسطح کرنا: لہریں پیدا کرنا : تموج پیدا کرنا یا ہونا (سطح آب کا) : سکون میں خلل ڈالنا : سکون میں خلل پانا ۔ (۳) گھوڑے کی نعل میں لمبی کیلیں وغیرہ جڑنا تاکہ اس کا پاؤں نہ پھسل جائے ۔ (۴) الٹی طرف ہاتھ پھیر کر کھڑا کرنا (پروں یا بالوں کو) : بال کھڑے کرنا یا ہونا ۔ (۵) گھوڑے کو نکالنا : سدھانا : تربیت کرنا (گھوڑے کو) ۔ (۶) ابتدائی تجویز یا خاکہ تیار کرنا ۔ (۷) پیانو وغیرہ کے سُر ٹھیک کرنا (سرسری طور پر) ۔ (۸)جواہرات کو ابتدائی شکل میں تراشنا ۔ (۹) بد زبانی کرنا : غیر مہذب زبان استعمال کرنا : بد کلامی کرنا : جھگڑالو پن کی باتیں کرنا ۔ (۱۰) بد تمیزی سے پیش آنا : کسی کے ساتھ بے احترامی کرنا ۔ (۱۱) دست مالی کرنا : تند خوئی کرنا ۔ (۱۲) مشکلات سے اٹا ہوا ہونا : لڑائی پر تلنا : تاؤ میں آنا : غصہ کرنا : رونگٹے کھڑے ہونا ۔ (۱۳) نا ہموار طور پر زندگی گذارنا: مصیبت کی زندگی گذارنا ۔ (۱۴) (جانور کو) خراب موسم میں باہر کھڑا رکھنا اور کم غذا دینا ۔ (۱۵)چھانٹ دینا : چھیل دینا : تراش دینا ۔ (۱۶) کسی پر اتارنا (غصہ) ناہموار طریقے سے ۔ (۱۷) (نا ہموار طور پر) وضع کرنا :تشکیل کرنا : تخمیناً پلان بنانا : اندازے کے طور پر نقشہ کھینچنا ۔ (۱۸) (تخمیناً) کھپانا یا اس کا

جو جوہر قابل رکھتا ہو مگر اس میں شائستہ اطوار نہ ہوں ۔

**Rough draft : (n)** مسودہ ۔

**Rough-dry : (v)** بغیر استری کے (کپڑے) سکھانا ۔

**Rough-dry : (a)** بے استری کے خشک کئے ہوئے (کپڑے) ۔

**Rough estimate : (n)** (معاشیات) سرسری تخمینہ ۔

**Rough file : (n)** وہ ریتی جس کی سطح زیادہ نا ہموار ہو : زیادہ نا ہموار سطح والی ریتی ۔

**Rough-footed : (a)** (۱) (حیوانیات) پاموز (پرند) ۔ (۲) (تاریخ) روئیں دار چمڑے کا جوتا پہنے ہوئے ۔

**Rough-grind : (v)** پہلی بار سان رکھنا : نا ہموار طور پر تیز کرنا : بے ڈھنگے طور پر سان چڑھانا ۔

**Rough hearted : (a)** بے حس : سنگدل : بے رحم : بے درد : کٹھور : قسی القلب : شقی القلب ۔

**Rough-hew : (v)** (۱) جیسا تیسا گھڑ لینا : بے ڈھنگے طور پر (لکڑی کو) چیرنا : پھاڑنا : جیسے تیسے (لکڑی) کاٹ کر ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ (۲) جیسے تیسے سانچے میں ڈھالنا : نا ہموار طور پر ترتیب دینا ۔ (۳) سرسری طور پر عمل میں لانا : جیسے تیسے نفاذ کرنا ۔

**Rough-hew : (a)** (۱) جیسے تیسے گھڑا ہوا : نا ہموار طور پر تشکیل دیا ہوا : ناتراشیدہ ۔ (۲) (شخص) سیدھا سادا : غیر مہذب : غیر متمدن : غیر تربیت یافتہ : وحشی : کند : بے حس ۔

**Rough-hound : (n)** ایک قسم کی مچھلی ۔

**Rough house : (n)** (امریکا) خلل : اضطراب : شورش : ہنگامہ : گڑ بڑ : شور و غل : نزاع : لڑائی : مار پیٹ ۔

**Rough house : (v)** شورش پیدا کرنا : خلل ڈالنا : اضطراب پھیلانا : گڑبڑ کرنا : شور و غل کرنا ۔

**Rough integrator : (n)** (انجینیئرنگ) نا ہمواری پیما ۔

**Rough leaf : (n)** (۱) پودے کی پہلی پتی جو کونپل کے بعد نکلے : بغیر پنکھڑیوں کا پتا ۔ (۲) بڑھنے کی منزل : جب اصلی پتیاں ظاہر ہونے لگتی ہیں ۔

**Rough-legged : (a)** روئیں دار پاؤں والا : پردار پاؤں والا (خصوصاً پرندہ) ۔

**Rough-legged hawk : (n)** پردار پاؤں والا شاہین : پر دار پاؤں والا شکرا ۔

**Rough luck / Roughluck on (a person) : (n)** بد قسمتی (کسی شخص کی) ۔

**Rough mast : (n)** مستول بنانے کے لئے مضبوط بلی ۔

**Rough music : (n)** (بول چال) (برطانیہ) شور وغل کے ساتھ نغمۂ شبینہ ۔

**Rough neck : (n)** (امریکا) بد تمیز آدمی : گنوار آدمی : بے ہنگم شخص: جھگڑالو شخص ۔

**Rough neck / Roughnecked : (a)** بدتمیز : گنوار: بے ہنگم : جھگڑالو: وحشی : غیر متمدن : جاہل ۔

**Rough out : (v)** صرف موٹے چھوٹے چارے پر گھوڑے کو روکنا ۔

**Rough rice : (n)** (نباتیات) دھان ۔

**Rough-rider : (n)** (۱) گھوڑے سکھانے والا یا سدھانے والا : بے سدھائے گھوڑے پر چڑھنے والا : چابک سوار : گھوڑے کو پھیرنے والا ۔ (۲) (قوانین) کمیشنڈ افسر جو گھڑ سوار ماسٹر کی مدد کرتا ھے ۔ (۳) (فوج) بے ڈھنگا گھڑ سوار ۔ (۴) نا خوشگوار کام میں مشغول رہنے والا : سرکش گھوڑے پر سوار ہونے والا ۔ (۵) (فوج) بے قاعدہ رسالے کا سوار ۔

**Rough scuff / -scruff : (n)** دیکھو Rough-neck

**Rough-spoken : (n)** بد زبان : درشت کلام ۔

**Rough-stone : (n)** ان گھڑ پتھر ۔

**Rough stuff : (n)** (۱) جوتے وغیرہ کے تلے کی چیز ۔ (۲) آخری استرکاری سے قبل کا ہلکا پینٹ ۔

**Rough timber : (n)** ناتراش چوبینہ ۔

**Rough tongue : (n)** بد تمیزی : بد زبانی ۔

**Rough-tree : (n)** (۱) (بحری) بادبان کے نیچے کی لکڑی : چوب روک : جو بہتی ہوئی لکڑیوں کے لئے بندرگاہ کے دہانے یا دریا میں بنا دیتے ہیں ۔ (۲) نا مکمل بلی خصوصاً وہ جس میں جہاز کا مستول وغیرہ بنایا جاتا ھے ۔

Rough-waller : (n) ان گھڑ پتھروں سے دیوار تعمیر کرنے والا ۔

Rough work : (n) (۱) تسوید : کچا کام ۔ (۲) تشدد : ایسا کام جس میں تشدد کرنا پڑے ۔

Rough-wrought : (n) نامکمل : نا تمام ۔

Roughage : (n) (۱)(نباتیات) موٹا جھوٹا چارہ : اناج یا دانے کا فضلہ۔ (۲) وہ شے جس سے پودوں کے ٹھوس حصے بنتے ہیں ۔ (۳) چوکر وغیرہ جسے قبض کشا کے طور پر استعمال یا جاتا ہے ۔

Roughen : (v) (۱) ناہموار بنانا : کھردرا بنانا : ناہموار کرنا یا ہونا : کھردرا کرنا یا ہونا : متلاطم ہونا : تند ہونا ۔ (۲) خراب حالت میں لانا ۔ (۳) (گھوڑے کو) نکالنا: نعل ٹھوکنا (گھوڑے میں) ۔ (۴) (مجازاً) غصہ دلانا: بر افروختہ کرنا : بر ہم کرنا : پریشان کرنا ۔ (۵) نا مناسب ہونا : نا ہموار ہونا : خراب ہونا : برا ہونا۔

Roughing : (n) (۱) ناہموار بنانے کا عمل : کھردرا کرنے کا عمل ۔ (۲) سرسری طور پر تیار کرنے کا عمل : ابتدائی طریقے سے پیش آنا ۔ (۳) سخت حالات زندگی گذارنا : مصیبت و پریشانی ۔

Roughings : (n) [a var. of 'Rowen'.] پچھیتی گھاس : فصل کے بعد کی گھاس ۔

Roughish : (a) تقریباً نا ہموار : کچھ غیر درست : کسی قدر نا مکمل : کھردرا سا : نا ہموار سا : نا قص سا : نا تمام سا ۔

Roughly : (adv.) (۱) نا ہمواری کے ساتھ : کھردرے طور سے : سرسری طور پر ۔ (۲) بد تمیزی سے : نا لائقی سے ۔ (۳) سختی سے : مصیبت کے ساتھ : جابرانہ ۔ (۴) تخمیناً : اندازے کے طور پر ۔ (۵) نا مکمل طور پر : ناقص حالت میں ۔

Roughness : (n) (۱) کھردراپن : نا ہمواری : نا ہنجاری : خشونت ۔ (۲) بد تمیزی : درشتی : سختی : بد رفتاری ۔ (۳) تندی: ہنگامہ خیزی : شدت ۔ (۴) بھونڈاپن : خامی ۔

Roughometer : (n) سڑک کی ناہمواری ناپنے کا ایک آلہ ۔

Roughshod : (a) (۱) (گھوڑا) جس کے نعل کی کیلیں باہر نکلی ہوئی ہوں ۔ (۲) گرنے سے بچنے کے لئے نعل میں ٹھونکنا ۔

To ride roughshod over : حکم چلانا : جبر سے حکومت کرنا : حکومت جتانا : تحکم سے کام لینا ۔

Roulade : (n) [Fr. f. 'Rouler'.] کئی سروں کا سرعت اور تناسب کے ساتھ اس طرح سے ادا ہونا کہ ایک ہی سر معلوم ہو : آواز میں لحن کی کشش ۔

Rouleau/ -eaus/ -eaux : (n) [OFr. 'Robl'.] (۱) طلائی سکوں کا استوانی شکل کا پیکٹ ۔ (۲) گول گچھا : چھوٹا گول پلندا : پیچ دار چکر ۔ (۳) (حیوانیات) انبار جسیمات خون ۔ (۴) دھاری دار شکل کی لیس یا فیتے کی کپڑے پر ٹکائی ۔

Roulette : (n) [Fr. 'dim of 'Roulette'.] (۱) ایک قسم کا جوا جو ایسی میز پر کھیلا جاتا ہے جس کا مرکزی حصہ گھومتا ہے ۔ (۲) (ہندسہ) شکل منحنی جو اس نقطہ سے بنائی جائے : دائرے میں دوسری گھومنے والی منحنی شکل پر واقع ہو ۔ (۳) بال میں گھونگر پیدا کرنے کا آلہ ۔ (۴)دندانے دار پہیا جو نقاشی میں کام آتا ہے : چرخ نقاشی : چرخ سنبہ ۔ (۵) گر دونیہ: بیلنی ۔ () ٹکٹ میں سوراخ کرنے کا آلہ : ایک سوراخوں کا قطار بنانے والا دندانہ دار مدور آلہ (ڈاک ٹکٹوں میں) ۔ (۷) رولیٹ ٹیبل کا مرکزی حصہ ۔ (۸) پلیٹ پر نقطہ دار لکیر بنانے والا ایک قسم کا آلہ ۔

Rouletted : (a) (ڈاک ٹکٹ) رولیٹ کے ذریعہ سوراخوں کی قطار بنایا ہوا ۔

Rouman : (n & a) [L. 'Romanus'.] رومانیہ سے متعلق : رومانوی ۔

Roumanian/ Rumanian : (a) دیکھو Rouman

Roumanian / Rumanian : (n) رومانیہ کا باشندہ : رومانوی زبان ۔

Roumeliote /Rumeliote : (n) [mod. Gr.'Roumeliotes'.] رومیلیا کا باشندہ ۔

Roumeliote : (a) رومیلیا کا یا اس سے متعلق ۔

Rounce : (n) [DU. 'Ronse'.] (۱) (طباعت) دستہ فرم بندی : دستۂ چھاپ مشین : راؤنس ۔ (۲) چھپائی مشین کی سیخ اور پہیا ۔

Rounce : (v) [Origin unkn.] متحرک ہونا : مرتعش ہونا : ہل چل مچانا : گھبرا دینا : پریشان کر دینا ۔

Rouncival : (n) ایک بڑی قسم کا مٹر : بڑا مٹر ۔

Rouncy : (n) [ME. 'Ronsi'.] گھوڑا خصوصاً سواری کا گھوڑا ۔

Round : (n) [Fr. 'Rond'.] (۱) گول چیز : دائرہ : حلقہ : گرہ : گانٹھ : قرص : دائرہ نما چیز : گروہ : حلقہ (لوگوں کا)۔

(خصوصاً معائنہ کے لئے) ۔

Round : (a) (بحری) گھوم جانے کا عمل ۔

Round : (a) [L. 'Rotundus'.] (۱) گول : مدور : کڑی : منحنی : استوانی : دائرہ وار : گردی : بیضاوی : گیند نما : کرہ نما : کرے کی شکل کا ۔ (۲) پورا : سارا : مسلم : تمام : صحیح : کامل : تکمیل ۔ (۳) مسلسل ۔ (۴) ہموار : غیر ابھرواں ۔ (۵) سادہ ۔ (۶) سچا : راست : درست ۔ (۷)کھرا : صاف صاف : صریح : واضح ۔ (۸)بے کسر : بے خردہ: بے پردہ ۔ (۹) پرزور : سخت ۔ (۱۰)تمام عیار : مطلق فاحش ۔ (۱۱)(کندھا) پیچھے کی جانب سے آگے کی طرف جھکا ہوا ۔ (۱۲) (شخص یا جانور) موٹا تازہ : گداز : تنو مند : قوی : طاقت ور : با ہمت ۔ (۱۳)(اعضاء) تندرست : صحیح و سالم ۔ (۱۴) (لباس) گول ۔ (۱۵)تمام مخارج میں شامل ۔ (۱۶) (گھونسا بازی) (گھونسا) بازو کو گھما کر مارا ہوا ۔ (۱۷)(روپیہ) معقول ، کثیر ۔ (۱۸) (آواز) گونجنے والی : بلند آواز کا: پر آواز ۔ (۱۹) (حرکت) جلدی : تیز : پرزور : سخت : شدید ۔ (۲۰) (شخص) جس میں مصالحت کی گنجائش نہ ہو : ناقابل مصالحت: بے آشتی : صاف بولنے والا ۔ (۲۱) دلیر : جری : پر لے درجے کا : پہنچا ہوا ۔ (۲۲)(دعویٰ) قطعی : حقیقی : غیر مشروط : ناقابل ۔

A (good) round pace : زور سے : تیزی سے ۔

A round oath : صاف صریح حلف ۔

A round style : رواں طرز بیان : کلام یا تحریر جس میں روانی ہو ۔

A round sum : اچھی رقم : بڑی رقم ۔

A round voice : ملائم آواز : نرم آواز ۔

At a round trot : بہت تیزی سے : تیز رفتاری کے ساتھ ۔

Be round with one : کسی کو کھری کھری سنانا : صاف صاف کہنا ۔

In round numbers : (۱) سیدھی حساب سے : موٹے حساب سے (جس میں صرف دہائی ، سیکڑہ وغیرہ کی گنتی اور کسرات یا چھوٹے عدد چھوڑ دیں) ۔ (۲) تقریباً : تخمیناً ۔

Round : (adv.) (۱) دائرے کی حالت میں : دائرہ وار ۔ (۲) گرد : چاروں طرف : آس پاس ۔ (۳) سر سے آخر تک : آغاز سے انتہا

(۲) (سنگ تراشی) ٹھوس شکل (ابھرواں کام کی ضد)۔ (۳) گردش : گشت : چکر : محوری حرکت : سلسلۂ دور : دورہ (معائنہ کے لئے) ۔ (۴) محیط : حدود : وسعت : حیطہ : میدان ۔ (۵) (جمع) (فوج) طلایہ : فرادل : باڑہ : فائر ۔ (۶) (گولف) میدان کے کل سوراخوں میں ایک بار گیند پہنچا دینا ۔ (۷) ایک گیت جس میں چند ٹکڑے ہر پھر کر آتے ہیں ۔ (۸) دور : نوبت : چکر : گنبد ۔ (۹)گردوں کا مسلسل محراب ۔ (۱۰) گائے کے گوشت کا ایک بڑا گول ٹکڑا : اکثر ہرن وغیرہ کی ران اور پٹھ کا ایک ٹکڑا ۔ (۱۱)(شراب کی کشید میں) شراب تیار کرنے کا ایک برتن ۔ (۱۲) سیڑھی کا ڈنڈا ۔ (۱۳) چھوٹے سے چوڑے پہیے کا دانت۔ (۱۴) گول سلاخ ۔ (۱۵)(تعمیرات) محراب نما ڈھلاؤ ۔ (۱۶) لکیر اور گڈھا بنانے والا ایک آلہ۔ (۱۷) لکڑی کی اصل شکل ۔ (۱۸)سوت کا ایک گھماؤ (جب ریل پر لپیٹا جائے ) ۔ (۱۹)دائرہ نما رقص : وہ رقص جس میں رقص کرنے والے گول شکل میں گھومتے ہیں : دائرہ وار رقص ۔ (۲۰)(فوج) کسی افسر کے ماتحت نگرانی (کیمپ، قلعہ وغیرہ کی) : ملٹری پٹرول: معمولی گشت ۔ (۲۱) ملاقات یا معائنہ کا سلسلہ ۔ (۲۲)تین یا زیادہ آوازوں کے لئے گیت ۔ (۲۳) شراب کی مقدار جو تمام حاضرین کو بیک وقت دی جائے ۔ (۲۴) بندوق کا ایک فائر یا گولے کا ایک فائر ۔ (۲۵)(تاش) تمام کھلاڑیوں سے ایک دفعہ گھوم جانا ۔ (۲۶) گشتی ۔

A round of politicians : سیاست دانوں کا حلقہ یا گروہ ۔

In the round : دائرہ میں : حلقہ میں ۔

In all the round of Nature : تمام وسعت کائنات میں ۔

News goes the round : خبر گشت کر رہی ہے ۔

The daily round : کرۂ ارض ۔

This earthly round : دور کا چکر لگانا : دور تک سیر کر کے واپس آ جانا ۔

To go for a good round : خبروں کا گشت کرنا ۔

To go the round / -pace- / -walk - : رات میں کیمپ، قلعہ وغیرہ کا معائنہ کرنا ۔

To go the round : خبروں کا گشت کرنا ۔

To make the round of : کسی جگہ کے گرد چکر لگانا ۔

To walk one's round / take -/ go-: معمولی دورہ کرنا

To come round : دیکھو (v) Come

To get round (a person) : پھسلانا : خوشامد کرنا : چاپلوسی کرنا : چُل دینا : جھانسا دینا : میٹھی میٹھی باتیں بنانا۔

To order the coach round : (اصطبل سے دروازے پر) گاڑی لانے کا حکم دینا۔

To send round the hat : دیکھو Hat

To show one round : کسی کو تمام چیزیں دکھلانا : قابل دید مقامات کی سیر کرنا۔

To sleep the clock round : بارہ گھنٹے یا چوبیس گھنٹے سونا : چار پہر ، آٹھ پہر سونا۔

To write book round a subject : کسی مضمون سے قریب کا تعلق رکھنے والی کتاب لکھنا۔

Round : (v) [OFr. 'Rondir'.] (۱) گول شکل کا بنانا یا بن جانا : دائرہ بن جانا : دائرہ نما بنانا : حلقہ بنانا۔ (۲) رندہ پھیر دینا : ہموار کر دینا : درست کر دینا : مکمل کر دینا۔ (۳)گھوڑے پر بیٹھ کر (مویشی کو) ادھر ادھر سے گھیر لانا : لوگوں کو گھیر کر پکڑنا۔ (۴) (راس وغیرہ کے گرد) چکر کاٹ کر گذرنا۔ (۵) (جہاز رانی) گھوم جانا۔ (۶) تکمیل کرنا : پورا کرنا : کامل کرنا : مکمل شکل میں لانا۔ (۷) کوتاہ کرنا : (اعداد میں) مختصر کرنا۔ (۸)ایک ساتھ کھینچنا (گول شکل میں) : پھیلانا (گول شکل میں)۔ (۹) ہونٹوں کو بند کر کے آواز نکالنا : (حروف علت کو) منہ گول کر کے ادا کرنا۔ (۱۰) (کتے کا کان) کاٹنا : کترنا : کتے کے کان چھوٹے کرنا۔ (۱۱)محدب بنانا : کروی بنانا : استوانہ بنانا۔ (۱۲)گول شکل میں بڑھانا : (دائرہ نما) وسیع کرنا۔ (۱۳)خوش اسلوبی سے بنانا (جملے) : صاف طور پر بنا دینا یا بن جانا (جملے)۔ (۱۴) کسی چیز کے ساتھ (جملے) ختم کرنا۔ (۱۵) مکمل دائرہ بنانا : چاروں طرف گھومنا : ہر چہار طرف سیر کرنا : گولائی میں گذرنا۔ (۱۶) چکر لگانا : گردش کرنا۔ (۱۷)گھیر لینا : احاطہ کر لینا : نرغہ میں لینا : شامل کرنا۔ (۱۸) محیط ہونا : گھیرے ہونا : گرد ہونا : چاروں طرف ہونا۔ (۱۹)دائرہ میں گھومنا : گول بنانا : پورے دائرہ میں بڑھنا۔ (۲۰) کوئی کام شروع کرنا۔ (۲۱)مارا مارا پھرنا: چاروں طرف گھومتے پھرنا (معائنہ کے لئے)۔ (۲۲)(بحری) ہوا کے رخ پر لا کر چھوڑ دینا۔ (۲۳)(عام) مخبر بن جانا : کسی کی مخبری کرنا۔ (۲۴)(شخص کا) مقابلے پر آنا (زجر و توبیخ کے ساتھ)۔ (۲۵) منحنی ہونا : کج کر دینا : جھکانا۔

تک : تمام کا تمام : کل کا کل : سراسر : بالکل : سر تا سر : از ہمہ سو : بہ ہمہ طرف۔ (۳) دائرے میں : دائرے کے طور پر : چاروں طرف : آس پاس : ارد گرد : گردا گرد۔ (۴)پورے حلقے میں : کل دائرے میں : ہر سمت میں (مرکز سے) : ہر چہار طرف۔ (۵) چکر سے : پھیر کھا کر : دور کے راستے۔ (۶) ہر دیوار پر : ہر طرف (کمرے کے)۔ (۷)پڑوس میں : قرب و جوار میں : حلقہ بنا کر۔ (۸)(کرکٹ) بلے باز کے پیچھے کی طرف : لیگ (Leg) کی جانب۔ (۹) (کرکٹ) دیکھو Roundarm۔ (۱۰)چکر کھاتے ہوئے : گھومتے ہوئے۔ (۱۱) منحنی حالت میں : چکر کی طرح۔ (۱۲) الٹی حالت میں : الٹے سمت میں : مخالف سمت میں۔ (۱۳) مخالف نظریے کے ساتھ : مختلف خیال میں : غلط نظریے سے۔ (۱۴) جلدی سے : عجلت کے ساتھ : آزادانہ طور پر : پھرتی سے : تیز روی کے ساتھ۔

Round : (Prep.) (۱) گرد : گردا گرد : دور تا دور : دور۔ (۲) اطراف میں : دائرے میں : چاروں طرف۔ (۳) دوبارہ : بہ متعلق۔ (۴) اس سرے سے اس سرے تک : یہاں سے وہاں تک : ادھر سے اُدھر تک۔ (۵) سب کا سب : پورا کا پورا : تمام : شروع سے آخر تک (مدت ، وقت)۔ (۶) چو طرفا : چار سو : ہر جانب : ہر طرف۔

All round/ Right round/ Round and round : چاروں طرف : گردا گرد۔

All the year round : تمام سال : سال بھر۔

An all round-man : جامع کمالات آدمی۔

Column of round : فوج کی وہ ترتیب جو کوچ کی حالت میں ہوتی ہے۔

Glasses round : اتنے گلاس کہ سب حاضرین کے لئے کافی ہوں۔

Home rule all round : ہر قوم کے لئے عام خود اختیاری حکومت۔

Lose on the swings what you make on the round-abouts : گھوم پھر کر وہیں آ رہنا : نفع نقصان برابر۔

To argue round and round subject : موضوع کے گرد چکر کاٹنا : اصل موضوع سے بحث نہ کرنا۔

To ask one round : کسی کو (اس کے گھر سے) اپنے گھر بلانا۔

(۲۶)(وہیل) پیٹھ پر کمان مار کر غوطہ مارنے کے لئے تیار کرنا ۔

Ship rounds to (wind) : جہاز ہوا کے سامنے آ کر اوپر اٹھتا ھے ۔

To round boat off : کشتی کو موج وغیرہ کے سامنے لانا ۔

To round dog's ears : کتے کے کان چھوٹے کرنا ۔

To round off or round the angles : کونوں کو ہموار کر دینا : نوکیں گھس کر برابر کر دینا ۔

To round on : (۱) پلٹ پڑنا : خلاف توقع سخت جواب دے بیٹھنا (اپنے دوست وغیرہ کو) ۔ (۲) (جاسوس کا) کسی کی مخبری کرنا ۔

To round up : ایک ساتھ جمع کرنا : پورا کا پورا جمع کرنا ۔

To round vowel : (حرف علت کو) منہ گول کر کے ادا کرنا ۔

Round about : (adv.) (۱) دائرہ میں : کل کا کل : سب کا سب : چاروں طرف سے : ہر چہار جانب میں : ہر سمت میں ۔ (۲) آس پاس : ارد گرد ۔ (۳) حلقہ بنا کر : گھیرتے ہوئے ۔ (۴) چکر سے : پھیر سے ۔ (۵) (مخالف رخ) گھوم کر : مخالف سمت میں ۔ (۶) تخمیناً : اندازاً ۔

Round about : (prep.) (۱) اس طرح کہ دائرہ میں حرکت کرے : گول گھومتے ہوئے ۔ (۲) محیط طور پر : دائرہ میں : ہر چہار طرف سے : ہر طرف سے : ہر سمت سے ۔

Round-about/ Roundabout : (n) (۱) دائرہ : چکر : پھیر : احاطہ ۔ (۲) مدور چال : مدور روش : گول چیز : دائرہ نما لشکر گاہ ۔ (۳) چکر کا راستہ : ایک ہی طرف سے ٹریفک کا مدور طریقہ : چکر دار راستہ : پھیر کا رستہ ۔ (۴)(امریکا) چھوٹا وکٹ : چھوٹا جیکٹ ۔ (۵) پیچھے سے مدور بازودار کرسی ۔ (۶) ہیرپھیر کی بات : پیچیدہ گفتگو : طول کلام : بسیار گوئی ۔ (۷) جھولا : چرخ چوں : چرخ فلک ۔ (۸) ہیر پھیر : پیچ : الجھاؤ ۔ (۹) چکر (جس پر بیٹھ کر گھومتے ہیں) ۔ (۱۰) دائرہ وار رقص ۔ (۱۱) تغیر : تعویض ۔

To make up on the swing what one loses on the round abouts : چیزوں کو متوازن بنانا ۔

Round about : (a) (۱) ہیر پھیر کا : پیچ دار ۔ (۲) (کپڑا) نیچے سے دائرہ نما کٹا ہوا ۔ (۳) (شخص) سیدھا : راست ۔ (۴) گول شکل والا ۔ (۵) جو کہ دائرہ بناتا ھے : وہ جو احاطہ کرتا ھے ۔

Round-arch : (n) ہلالی محراب (نصف دائرے کی شکل کی) ۔

Round-arm : (a & adv.) (۱) (کرکٹ)(بالنگ) باہر کی طرف ہاتھ بڑھا کر ۔ (۲) بھر پور گھونسے کے طور پر ۔

Round-back : (n) (۱) گول پشت والا آدمی ۔ (۲) کتاب کی پشت پناہ ۔

Round buffalo : (n) وادئ میسیسیپی کی ایک قسم کی مچھلی ۔

Round cheeks : (n) بھرے ہوئے گال : پھولے ہوئے گال ۔

Round coal : (n) بڑا اور ڈھیلا دار کوئلہ ۔

Round dance : (n) (۱) والز : ایک قسم کا رقص جس میں دو شخص ہم کنار ہو کر ایک دوسرے کے گرد پھرتے ہوئے ناچتے ہیں ۔ (۲) بال روم : رقص ۔

Round down: (v) (بحری) دیکھو Overhaul (v)

Round dozen : (n) پورا درجن : مکمل درجن ۔

Round-eared : (a) گول کان والا یا کان نما دنبالہ ۔

Round face : (n) گول چہرہ : آفتابی چہرہ ۔

Round figures : (n) سالم عدد ۔

Round fish : (n) ایک قسم کی مچھلی : گول شکل کی مچھلی ۔

Round game : (n) وہ کھیل جو میز پر کھیلا جائے جس میں کھیلنے والوں کی تعداد محدود نہ ہو اور کوئی کسی کا ساتھی نہ ہو ۔

Round-hand : (n) (۱) لکھنے کی ایک طرز جس میں حروف گول ، واضح اور مکمل ہوتے ہیں ۔ (۲) وہ خط جس میں بڑے بڑے دائرے اور خم ہوں ۔ (۳) (کرکٹ) (بالنگ) دیکھو Round-arm ۔

Round-head / Roundhead : (n) (۱) (انگلستان ، تاریخ) انگلستان کی جمہوری حمایت جو سترھویں صدی کی خانہ جنگی میں شریک تھی (یہ لوگ سر کے بال بہت چھوٹے رکھتے تھے) ۔ (۲) جنوبی امریکا کی ایک مچھلی : شمالی امریکا کی Weak -fish ۔

Round-headed : (a) (۱) کوتاہ سر والا : چھوٹے سر والا : چھٹ سر ۔ (۲) Roundhead پارٹی سے متعلق ۔ (۳) گول

کھڑکیوں سے متعلق ۔ (۳) (تعمیرات) راس نما : نیم دائرہ نما : قوس دار ۔

Round-headedness : (n) کوتاہ سری ۔

Round-house : (n) (۱) (تاریخ) حوالات : اطاق : نگہبانی : زندان نظامی ۔ (۲) (بحری) وہ کیبن (حجرہ) جو پرانے بادبانی جہازوں میں جہاز کے پیچھے عرشے میں ہوتا تھا : اطاق عقبی ۔ (۳) (امریکا) انجنوں کے لئے دائرہ نما شیلڈ : گول عمارت (انجن رکھنے یا مرمت کرنے کے لئے) ۔

Round in : (v) (۱)(بحری)جہاز کا رخ بدلنا ۔ (۲) دیکھو Round up ۔

Round jacket : (n) گول گھیر کا جیکٹ ۔

Round meal : (n) معمولی جئی کا آٹا : معمولی جئی کا دلیا ۔

Round number : (n) (ارضیات) عدد تام : سالم عدد ۔

Round O : (n) (۱) قطعی جھوٹ ۔ (۲) لوگوں کی تعداد یا دائرہ ۔

Round of beef : (n) گائے کے پٹھے کے گوشت کا گول ٹکڑا ۔

Round of toast : (n) نان پاؤ کا ٹکڑا : توس ۔

Round off : (v) (۱) گول بنانا : دائرہ بنانا : محدب بنانا : گول بنانے کے لئے (پوائنٹ) تراشنا ۔ (۲) مکمل کرنا : تکمیل ہونا۔ (۳) مناسب طور سے ختم کرنا : ٹھیک سے پورا کرنا ۔

Round out : (v) (۱) پورا کرنا : ختم کرنا : انجام کو پہنچانا ۔ (۲) موٹا تازہ بنانا : گداز بنانا : موٹا تازہ ہونا ۔

Round over : (v) پلٹ دینا : الٹ دینا ۔

Round plane : (n) گول رندہ ۔

Round robin : (n) (۱) درخواست جس پر دائرے کی شکل میں دستخط کئے گئے ہوں تاکہ ترتیب کا پتا نہ چلے ۔ (۲) (امریکا) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۳) سلسلہ : تسلسل : تکرار : ترجیع ۔

Round shot : (n) توپ کے گولے (کروی شکل کے) ۔

Round shoulders : (n) خمیدہ شانے : آگے کو جھکے ہوئے شانے ۔

Round-shouldered : (a) خمیدہ شانے والا : شانہ گرد ۔

Round table / Table round : (n) [OFr. 'Table rounds'.] (۱) گول میز (جس کے اوپر کا تختہ گول ہو) : دور وسطیٰ میں شاہ آرتھر اور اس کے امراء کے بیٹھنے کی میز ۔ (۲) گول میز کے نائٹ (امراء) کی جماعت ۔ (۳) ادارہ کے طور پر آرتھر کے راؤنڈ ٹیبل کی تقلید : نائٹس کا اجتماع (ٹورنامنٹ یا تہوار منانے کے لئے) ۔ (۴)کنگ آرتھر سے متعلق طبعی یا مصنوعی آثار قدیمہ کے ناموں کے ساتھ استعمال ہوتا ھے ۔ (۵) عام طور پر گول میز کے گرد بیٹھنے والوں کے لئے استعمال ہوتا ھے۔

Round-table conference : (n) گول میز کانفرنس (جس میں اراکین گول میز کے گرد بیٹھیں تاکہ فرق مراتب باقی نہ رھے)۔

Round text : (n) وہ خط جس میں بڑے دائرے اور خم ہوں۔

Round-the-clock : (a) لگاتار : برابر : چوبیس گھنٹے : مسلسل ۔

Round-the-corner : (n) نکڑ سے گھوم کر : دوسری طرف ۔

Round timber : (n) گولا : ناٹ ۔

Round tool : (n) گول اوزار ۔

Round top : (n) (بحری) سرمستول کے قریب کا چبوترہ (پہلے گول ہوتا تھا) ۔

Round towel : (n) گول تولیا جس میں سرے نہ ہوں اور بیلن پر لپیٹا جا سکے ۔

Round tower : (n) بہت ہی بلندگول مینار (۶۰ سے ۱۵۰ فٹ کا مینار جو نویں صدی عیسوی سے تیرھویں صدی عیسوی تک آئر لینڈ میں بنائے گئے تھے) ۔

Round trip : (n) (امریکا) دائرہ وار سفر : گول سفر : چکر کی سیر : (جس میں جہاں سے روانہ ہوں وہیں پہنچ جائیں) ۔

Round turn : (n) رسی کا مکمل گھماؤ ۔

Round unvarnished tale : (n) سچی سچی بات ۔

Round up : (v) (۱) گول شکل میں جمع ہونا ۔ (۲) (بحری) کشتی ٹھہرانا ۔ (۳) (امریکا و آسٹریلیا) (مویشی وغیرہ) ایک جگہ اکٹھا کرنا : ایک جگہ جمع کرنا ۔

Round-up : (n) (۱)(جہاز سازی) بالائی محدب (جس کی شہتیر اور افقی سلاخیں تشکیل کرتی ہیں) ۔ (۲) باڑے میں جانوروں کو ایک ساتھ ہانکنا ۔ (۳)(مجرموں وغیرہ کی) پوری جماعت کی گرفتاری ۔

Round vowel : (n). وہ حرف علت جس کے تلفظ میں گول منہ بنانا پڑے ۔

Round-winged : (a) بعض قسم کے کیڑوں کے نام کے ساتھ آتا ھے ۔

Round wise : (adv.) دائرہ نما طور پر : دائرے کی شکل میں : دائرہ وار : ترتیب وار : بہ شکل دائرہ ۔

Round-worm / Round worm : (n) (۱) کیچوا : حیّہ : گول شکل کا ایک طفیلی کیڑا ۔ (۲) Ascaris یا Lambricus جنس کا ایک کیڑا ۔ (۳) رشتہ نما کیڑا : خیطیہ : ایک پتلا استوانی شکل کا کیڑا ۔

Rounded : (a) (۱) محدب : کروی : گول شکل کا ۔ (۲) خوش شکل : خوش وضع : خوش قطع : خوش نما ۔ (۳) مکمل : پورا : تکمیل شدہ : صحیح : ٹھیک : درست ۔ (۴) تشکیل شدہ : بنایا ھوا : تیار کیا ھوا ۔ (۵) بلند آواز کا : پر آواز : پر شوکت (تقریر یا طرز تحریر) ۔ (۶) ھونٹوں کو بند کر کے آواز نکالنے والا ۔ (۷) قریب قریب : لگ بھگ ۔

Roundel : (n) [OFr. 'Roundel'.] (۱) گول تمغہ : قرص : بلاّ یا اسی قسم کی گول چیز ۔ (۲) گول لچھا ۔ (۳) گول لکڑی کی کٹھوتی ۔ (۴) چھوٹا گول شیلڈ ۔ (۵) (نقابت) دیکھو Roundle ۔ (۶) گول چھوٹی کھڑکی ۔ (۷) گولی یا دانے کا سانچہ ۔ (۸)(قلعہ)گول برج ۔ (۹) دیکھو Roundeau یا Rondel ۔ (۱۰) دائرہ وار رقص : مدور رقص ۔

Roundelay : (n) [Fr. 'Roundelet'.] (۱) ٹیپ دار مختصر گیت ۔ (۲) پرندوں کا نغمہ : چہچہا : نغمۂ طیور ۔ (۳) ایک قسم کے گیت کی موسیقی ۔ (۴) ایک قسم کا دائرہ وار رقص ۔

Rounder : (n) (۱) دائرہ کی شکل میں جانے والا ۔ (۲) عادی مجرم : لوفر : شرابی : نکما آدمی ۔ (۳) (جمع) راؤنڈر : ایک قسم کا گیند بلے کا کھیل جس میں کھلاڑیوں کو ایک بڑا چکر لگانا پڑتا ھے ۔ (۴) اس کھیل کی مکمل دوڑ ۔ (۵) (عام) وہ جو دوسروں کی مخبری کرتا ھے ۔ (۶)(جوتا سازی میں) وہ جو گول بناتا ھے ۔

Rounding : (n) (۱) گردش کرنے کا عمل : گھومنے کا عمل ۔ (۲) گول کنارا یا سطح : گولائی : خمیدگی : انحنا : شکل منحنی ۔ (۳) گردش دائرہ وار : زاویہ گرد ۔ (۴) (بحری) رسی یا رسے کا انتظام (مضبوط بلّی کے لئے) ۔ (۵)(جمع) کترن : چھانٹن : ریزگی ۔

Roundish : (a) گول سا : گول گول : دائرہ نما ۔

Roundle : (n) [var. of 'Roundel'.] (نقابت) گول مارکوں میں سے کوئی ایک ۔

Roundlet : (n) [OFr. 'Roundelet'.] (۱)چھوٹا دائرہ یا دائرہ نما چیز ۔ (۲)(نقابت) دیکھو Roundle ۔

Roundly : (adv.) (۱)پورے طور سے : اچھی طرح سے : پورے اہتمام سے : مکمل طور پر : کاملاً ۔ (۲) صاف صاف : کھری کھری : قطعی طور پر : سختی سے : بے باکانہ : بے لاگ طور پر : کھلم کھلا ۔ (۳) دائرے کی شکل میں : گولائی کے ساتھ : حلقہ بنا کر ۔ (۴) سیدھا : بغیر پیچیدگی کے ۔ (۵)آزادانہ : غیر مشروط طریقے سے ۔ (۶) چالاکی سے : تیز طبعی سے : بانکپن سے : سرعتسے : پھرتی سے : چستی کے ساتھ : فوراً : مستعدی سے ۔ (۸) بھرے بھرے طور پر : موٹاپے کے طورپر : گداز حالت میں : گیند کی طرح ۔ (۹)جا معیت کے ساتھ ۔

Told him roundly : صاف صاف کہہ دیا : سختی سے کہہ دیا ۔

Roundness : (n) (۱) موٹاپا : گولائی ۔ (۲) کرویت ۔ (۳) بے باکی : گستاخی ۔ (۴) قدرت : تیزی : نیرو ۔ (۵) گول چیز : دائرہ ۔ (۶) تکمیل : اتمام (زبان یا طرز کی) کاملیت ۔ (۷) شدت : سختی : متانت : سنجیدگی (تقریر کی) ۔

Roundnosed plier : (n) (اوزار) گول سرا پلاس ۔

Roundnose tool : (n) گول سرا اوزار ۔

Rounds : (n) (فوج) طلایہ ۔

Roundsman : (n) (۱) پھیری کرنے والا : گشت کرنے والا ۔ (۲) چاروں طرف معائنہ کرنے والا : خصوصاً پولس افسر جو پٹرولنگ کا انچارج ھو ۔ (۲) دورہ گرد گدا ۔ (۳) دیکھو Watchman ۔

Rounds of ladder : (n) سیڑھی کے ڈنڈے ۔

Roundure : (n) دیکھو Roundness

Roup : (n) (۱) (اسکاچستان) نیلام : نیلام کرنے کا عمل ۔ (۲) شور و غوغا : داد و فریاد ۔

Roup : (n) [Origin unkn.] (بیطاری) روپ : مرغیوں کا ایک مرض جس میں پٹھے پر آماس ھو جاتا ھے یا نزلے کے اثر سے گلے سے خر خر آواز نکلتی ھے ۔

Roup : (n) [Prob. initiative.] (۱) (اسکاچستان) گلو گرفتگی : روکھاپن : (آواز کا) بھاری پن ۔ (۲) مرغیوں کے ریم آلود نزلے کی ایک قسم ۔

Roup : (v) [Of Scand. origin.] نیلام کرنا : نیلام کے ذریعہ بیچنا: نیلام کر دینا (شخص کو) ۔

Rouper : (n) نیلام کرنے والا ۔

Roupet : (a) (اسکاچستان) دیکھو Hoarse (a)

Roupy : (a) (اسکاچستان) دیکھو Hoarse (a)

Rousant : (a) (نقابت) پرواز کی حالت میں : آمادۂ پرواز : بال و پرگسترده ۔

Rouse : (n) [f. 'Rouse (v).] (۱) (فوج) صبح جگانے کا بگل : جگانے کا بگل : صبح کی نوبت ۔ (۲) ہنگامہ : شور و غل : آشفتگی ۔ (۳) بیداری : ہشیاری ۔

Rouse : (v) [AFr. Origin.] (۱) مامن سے شکار کو چونکانا : بھڑکانا۔ (۲) جگانا : ہشیار کرنا : غفلت سے بیدارکرنا : (کسی کی) آنکھیں کھول دینا : خواب غفلت سے بیدار ہونا ۔ (۳) بر انگیختہ کرنا : مشتعل کرنا : حرکت دینا : جوش میں لانا ۔ (۴) ابھارنا : جوش دلانا : مستعد کرنا : ہیجان دلانا ۔ (۵) (سیال شے کو) چلانا (کفگیر وغیرہ سے) ۔ (۶) بیدار ہونا :جاگ اٹھنا : اٹھ کھڑا ہونا : مستعد ہو جانا ۔ (۸) اٹھانا : بلند کرنا ۔ (۹)چونکا دینا : بھونچکا کرنا (اطمینان ، سکون سے) ۔ (۱۰)احساس دلانا ۔ (۱۱) بڑھانا : زیادہ کرنا: شدید کرنا ۔ (۱۲) (عام) (آسٹریلیا) غصے سے بولنا : لفاظی سکھانا : لسانی کرنا: باتیں بنانا : ہذیان بکنا ۔

Rouse /Roose : (v) [AFr. 'Oroser'.] (ہیرنگ مچھلی کو سکھاتے وقت) نمک چھڑکنا : نمک لگانا ۔

Rouseabout : (n) (۱) سرگرم آدمی : ہر طرح کا کام کرنے والا آدمی ۔ (۲) (آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ) آوارہ گرد : کھیت کھلیان میں کام کرنے والا : فالتو کام کرنے والا ۔

Rouser : (n) (۱) بیدار کرنے والا : ہشیار کرنے والا : جگانے والا ۔ (۲) بیر شراب کو چلانے کا کفگیر کی قسم کا آلہ ۔ (۳)اشتعال انگیز جھوٹ : شرمناک جھوٹ ۔ (۴) شور شرابا کرنے والا آدمی : ہنگامہ خیز شخص : زور کا ہنگامہ ۔

Rousing : (a) (۱) بیدار کرنے والا : ہشیار کرنے والا ۔ (۲) (جھوٹ) شرمناک : اشتعال انگیز مہیج : نمایاں : برملا ۔ (۳)(آگ) مشتعل : شعلہ فگن ۔ (۲) فرحت بخش : نشاط افزا : تیز : چست : سر گرم : دلچسپ ۔ (۵) فطرت کا ۔ (۶) احساس دلانے والا ۔

Rousingly : (adv.) بیدار کرتے ہوئے : اشتعال انگیزی کے ساتھ : نمایاں طور پر: فرحت بخش طور پر ۔

Rouseauean / Rousseauian : (a) (۱) روسو کی تحریروں یا اصولوں کا سا یا ان کے طریقے پر۔ (۲) روسو کا یا اس سے متعلق۔

Roussauesque : (a) دیکھو Rouseauean

Rousseauism : (n) (۱) روسویّت : مذہب روسو (روسو مشہور فرانسیسی مصنف تھا ۱۷۱۲ ء تا ۱۷۷۸ ء ) ۔ (۲) روسو کی پیروی ۔

Rousseauist : (n) (۱) روسویّت کا پیرو ۔ (۲) روسو کا ماہر : روسو کا پیرو ۔

Rousseauistic : (a) دیکھو Rouseauean

Roussette : (n) [OFr. 'Rous(F. Roux.)] (۱)میوہ خور خفاش : میوہ خوار چمگادڑ ۔ (۲) ایک قسم کی شارک مچھلی ۔

Roussillon : (n) [Fr.] ایک قسم کی سرخ شراب (فرانس کے ایک قدیم صوبے کے نام پر) ۔

Roust : (n) [ON. 'Raust'.] شور شرابا: غوغا : آہ و زاری : صدا ۔

Roust : (v) چلانا : شور و غوغا کرنا : چینخنا ۔

Roust : (v) [Perh. alteration of 'Rouse(v)'.] (بول چال اور امریکا) باہر نکال لانا : طاقت سے باہر کر دینا ۔

Roustabout : (n) (۱) (امریکا) گھاٹ کا مزدور : گودی کا مزدور: بندرگاہ کا مزدور ۔ (۲) (آسٹریلیا) ہرکارہ : وہ ملازم جو متفرق کام کرے (اکثر ملاح کے لئے آتا ھے) ۔

Rout : (n) [ME. 'Rute'.] (۱) اجتماع: مجمع : جمگھٹا : ہجوم : ازدحام : انبوہ (اب خصوصاً شاعری میں) ۔ (۲) چیزوں کا انبار۔ (۳) خدم و حشم : نوکر چاکر : کسی رئیس کے ملازم جو اس کے جلو میں یا ہم رکاب ہوں ۔ (۴) ہنگامہ خیز اجتماع : بلوا : فساد : شور وغل : بھاگ دوڑ : لے دے : غل غپاڑہ ۔ (۵) (قانون) تین یا زیادہ اشخاص کا مجمع کسی کے خلاف فیشن پرستوں کا اجتماع : شام کی صحبت ۔ (۷)جلسہ مے نوشی : صحبت مے خواری : شراب و کباب کاجلسہ ۔

In a rout : جماعت میں : فوج میں ۔

To make a rout about : شور وغل مچانا : بلوا کرنا : فساد کرنا :غل غپاڑہ کرنا ۔

Rout : (n) [Fr. 'Route'.] (۱) ہزیمت خوردہ فوج کی بے ترتیب پسپائی : شکست فاش : بھگدڑ ۔ (۲) مکمل زوال : مکمل شکست : بالکل خاتمہ ۔ (۳) شکست خوردہ فوج : پسپاشدہ فوج ۔

To put to (the) rout : مار بھگانا : پسپا کر دینا : شکست دے دینا ۔

Rout : (v) [OE. 'Hrutan'.] خراٹے لینا : نیند میں خر خر کرنا : خراٹوں میں گذار دینا : سو کر گذار دینا (وقت) ۔

Rout : (v) [irreg. var of 'Root (v)'.] (۱) (سور ، خنزیر) غذا کی تلاش کے لئے تھوتھنی سے زمین کریدنا ۔ (۲)راز جوئی کرنا : تجسس کرنا : کریدنا : تلاش کرنا : چھان مارنا: ڈھونڈ نکالنا ۔ (۳) تھوتھنی سے کھودنا : تھوتھنی سے کھود دینا ۔ (۴) گڑھا کرنا : جوف پیدا کرنا : کھوکھلا کرنا ۔ (۵) کھینچ کر لانا : باہر نکال لانا (گھر یا بستر یا چھپنے کی جگہ سے) : اٹھا لانا (شخص کو بستر سے) ۔ (۶) روشنی میں لانا : سامنے لانا : تلاش کرلینا: ڈھونڈ نکالنا : ظاہر کرنا : کھولنا ۔ (۷) ڈال دینا : پھینک دینا (بے پروائی سے) : پھینکنا : اچھالنا ۔ (۸) بے دخل کر دینا : نکال دینا : بر طرف کرنا : نکال پھینکنا ۔

Rout : (v) شکست فاش دینا (فوج کو) : بھاگنے پر مجبور کر دینا ۔

Route : (n) [Fr.'Route (OFr. also 'Rute'.] (۱) راستہ : سڑک : روڈ : راہ : حریق : روشن : رفتار ۔ (۲) (فوج) روانگی یا کوچ کا حکم ۔

Column of route : کوچ کرتے وقت فوج کی صفوں کی ترتیب۔

En route : دوران سفر : راہ میں : راستے میں ۔

To get the route : کوچ کرنے کا حکم پانا ۔

To give the route : کوچ کرنے کاحکم جاری کرنا ۔

Route : (v) سامان یا مال کو ریل کے ذریعہ بھیجنے کے لئے راستے کا تعین کرنا : معلوم راستے سے نقل و حمل کرنا : خاص راستے سے بھیجنے کے لئے ہدایت کرنا ۔

Route march : (n) دستۂ فوج کا مشقی مارچ ۔

Route permit : (n) راہ نامہ ۔

Router : (n) (۱) سطح تراش : ایک قسم کا رندا ۔ (۲) کھینچ کر لے جانے والا : باہر نکالنے والا ۔

Router : (v) سطح تراش سے کاٹنا ۔

Routine : (n) [Fr. f. 'Route'.] (۱) معمول : روٹین : بندھا ہوا کام : کار عادی : عادت جاری ۔ (۲) دستور العمل : ڈھرا ۔ (۳)ضابطہ۔ (۴)روزمرہ۔ (۵)(تقریر کی) مقررہ شکل یا نہج : مقررہ فارمولا : مروجہ اصول ۔

Routine : (a) (۱) مقررہ : بندھا ٹکا : مروجہ ۔ (۲) معمول کے مطابق: معمولی ۔

Routine : (v) روٹین کے مطابق کام کرنا : معمول کے طور پر کام کرنا : اصولاً کام کرنا ۔

Routine duties : (n) مقررہ فرائض : روزمرہ کے فرائض ۔

Routine teacher : (n) لکیر کا فقیر مدرس ۔

Routine work :(n) معمول : مقررہ کام ۔

Routineer : (n) ڈھرے پر چلنے والا : لکیر کا فقیر : معمول پسند ۔

Routinism : (n) ڈھرے پر چلنے کی عادت : لکیر کا فقیر ہونا : معمول پسندی : پابندیٔ معمول : پھیل جانا : شیوع ۔

Routinist : (n) دیکھو Routineer

Rove : (n) [ON. 'Ro'.] سلی : سان کا پتھر ۔

Rove : (n) (۱) مٹر گشت : چکر : سیر ۔ (۲) (بول چال) ہلکے سے جوتنے کا طریقہ ۔

Rove : (n) (۱) اون یا روئی کی پونی : فتیلہ ۔ (۲) اس شکل میں ٹیکسٹائل کا سامان ۔

Rove : (v) [Origin obsc.] (۱) (مچھلی کا شکار) زندہ چارے سے مچھلی پکڑنا ۔ (۲) مٹر گشت کرنا : ادھر ادھر پھرنا : مارے مارے پھرنا : گھومنا : گشت لگانا : چکر لگانا : بے مقصد سیر سپاٹا کرنا : آوارہ گردی کرنا ۔ (۳)(آنکھوں کا) اِدھر ادھر پھیرنا : مختلف سمتوں میں دیکھنا ۔ (۴)سیر کرنا : تفریح کرنا : ایک سرے سے دوسرے سرے تک مرضاً سفر کرنا ۔

Rove : (v) [Origin unkn.] (اون یا روئی کا) پونی بنانا ۔

Rove-beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا : گھوم بھونرا ۔

Rover : (n) پونی بنانے والا ۔

Rover : (n) (۱) (تیز اندازی) کا نشانہ : ہدف (جس کا فاصلہ متعین نہ ہو) : دور سے شوٹنگ کا نشانہ (چاند ماری میں) ۔ (۲) مٹر گشت کرنے والا : سیر سپاٹا کرنے والا : جہانیاں جہاں گرد : گھومنے والا (آدمی یا جانور) ۔ (۳) Roquet کے کھیل میں گیند کی ایک خاص حالت : کھلاڑی جس کی گیند اس حالت میں ہو ۔

(To shoot) at rovers : نشانہ بازی کرنا : ہدف بنانا ۔

Rover : (n) [MDU. f. 'Roven'.] بحری قزاق : سمندری لٹیرا : بحری ڈاکو ۔

Roving : (n) (۱) (تیر اندازی) اندازاً نشانہ بازی کا عمل ۔ (۲) مٹر گشتی : سیر سپاٹا ۔

Roving : (a) (۱) گھومنے والا : سیّار ۔ (۲) نشانہ بازی کرنے والا ۔

Roving : (n) بحری قزاقی : بحری ڈکیتی ۔

Roving : (v) پونی بنانا : اون یا روئی کو پونی پر لپیٹنے کا عمل ۔

Roving sailor : (n) ایک قسم کی بیل ۔

Row : (n) [OE.'Raw'.] (۱) قطار : صف (آدمیوں ، مکانوں یادرختوں کی) ۔ (۲) کسی چیز کا سلسلہ : تسلسل : تواتر : سلسلہ: تانتا ۔ (۳) سڑک جس کے دونوں طرف مکانات ہوں : کٹرا : راستہ : تنگ گلی : گلیاری ۔ (۴) گلیوں میں سے کوئی ایک جو سڑک میں ملتی ہو ۔ (۵) تھیٹر میں نشستوں کی لائن۔ (۶) میدان یا باغ میں درختوں کی قطار ۔

The Row / Rotten row : ہائڈ پارک کی ایک سڑک جس پر اونچے طبقے کے لوگ گھوڑے کی سواری کرتے ہیں ۔

To have a hard (long etc.) row to hoe : محنت کا کام کرنا : مشکل کام کرنا ۔

To hoe one's own row : اپنا کام کرنا : اپنے کام سے سروکار رکھنا ۔

Row : (n) [Origin unkn.] (۱) (عام) شور و غل : ہنگامہ : خلل : فساد : افراتفری : شورش : بلوا : بغاوت : جھگڑا لڑائی: نزاع ۔ (۲) ہلڑ : غل : شور شرابا : دھینگا مشتی ۔ (۳)ڈانٹ ڈپٹ : زجر و توبیخ ۔

To get into a row : سرزنش کیا جانا : زجر و توبیخ کیا جانا ۔

To make up a row / -kick- : اودھم مچانا : اجتماع کرنا : آفت برپا کرنا : فساد کھڑا کرنا ۔

Town and gown row : طالب علموں اور شہر والوں کی لڑائی (ایسے شہروں میں جہاں کالج یا یونیورسٹی ہے)۔

What is the row : کیا معاملہ ہے ؟ بات کیا ہے ؟

Row : (n) کشتی کا سفر : کشتی کھینے کی باری ۔

Row : (v) [OE. 'Rowan'.] (۱) (شخص کا) کشتی چلانے کے لئے چپو کا استعمال کرنا : پانی کی سطح پر چپو کے سہارے کشتی کھینا ۔ (۲) کشتی چلانا : کھینا : (مسافر کو) کشتی میں لے جانا ۔ (۳) دوڑ میں کشتی چلانا : کشتی کے مقابلے میں حصہ لینا ۔ (۴) کشتی میں کسی خاص نمبر کا کھینے والا ہونا ۔ (۵) کشتی میں مقررہ تعداد کے چپو لگے ہونا ۔ (۶) کشتی میں (لوگوں کو) لے جانا : کشتی میں سفر کرنا ۔ (۷) سیاست میں شکست دینا ۔ (۸) زبانی سرزنش کرنا : زجر و توبیخ کرنا : ڈانٹنا ڈپٹنا ۔ (۹) کشتی کے ذریعہ جا لینا : برابر آ جانا (کشتی کھینے میں) ۔

To row against the flood, stream, wind and tide etc. : (مجازاً) مشکلات کا استقلال کے ساتھ مقابلہ کرنا : مشکلات ومصائب سے جنگ کرنا: مخالفت کا مقابلہ کرنا۔

To row down : پیچھے سے آگے نکل جانا ۔

To row in the same boat /- in one- : ایک ہی منصوبے میں مشغول ہونا : ہم اصول ہونا : ایک ہی اصول کو تسلیم کرنا ۔

To row over : (کشتی کی دوڑ میں) جیت جانا ۔

To row (a porson) up : زجر و توبیخ کرنا : ڈانٹنا ۔

To row (a person) up salt River : سیاست میں شکست دینا ۔

Row : (v) (۱) (عام) غصہ سے پکارنا : سرزنش کرنا : گوشمالی کرنا : ڈانٹنا : ڈپٹنا : برا بھلا کہنا ۔ (۲) شور و غل کرنا : ہنگامہ کرنا : مار پیٹ کرنا ۔

Row-boat : (n) کھینے والی کشتی : چپو والی ناؤ ۔

Row crop : (n) دھاری دار اناج یا روئی ۔

Row culture : (n) اناج کو دھاری میں لگانے کی زراعت ۔

Row-de-dow : (n) دھماچوکڑی : شور و غل : اودھم : غل غپاڑا : شور شرابا ۔

Row-dow-dow : (n) [Imitative.] ڈھول کی آواز کا اعادہ : ایک ہی نغمے کا دوسری لے میں اعادہ ۔

Row-lock : (n) [Prob. an alteration of 'Oarlock'.] (بحری) چپو گیر : (کشتی میں) وہ آنکڑا جس میں چپو کو پھنسا دیتے ہیں : چپو کانٹا : چپو آنکڑا ۔

Row-port : (n) (بحری) وہ شگاف جس سے سکون کے موسم میں چپوؤں کی مدد سے کشتی چلائی جا سکے ۔

Rowan : (n) [Norw. 'Raun'.] (۱)دیکھو Rowan-brry ۔ (۲) ایک پہاڑی درخت کا پھل : سماک کوہی کا پھل ۔

Rowan-berry : (n) سماک کوہی کا پھل : دیو دار کوہی کا پھل ۔

Rowan-tree : (n) سماک کوہی ۔

Rowdiness : (n) جھگڑالوپن : دنگئی پن ۔

Rowdy : (n) [American Origin.] بد معاش آدمی : فسادی : رذیل آدمی : فساد برپا کرنے والا : ہنگامہ مچانے والا : جھگڑالو : دنگئی : غیر شریف آدمی ۔

Rowdy : (a) (۱) فساد سے متعلق : فساد کرنے والا : دنگئی ۔ (۲) شریر : سرکشی ۔ (۳) (جانور) متمرد : سرکش : بے قابو ۔ (۴) ہنگامہ جیسا : شور جیسا ۔

Rowdy-dowdy : (a) (عام) جھگڑالو : دنگئی : فسادی : پر غوغا ۔

Rowdyish : (a) جھگڑالو طبیعت کا : جھگڑالو صفت ۔

Rowdyism : (n) جھگڑالو پن : دنگئی پن : بد رفتاری : جھگڑا : فساد ۔

Rowed : (a) قطار میں : دھاری دار : صف دار : صف والا ۔

Rowel : (n) [OFr. 'Roel'.] (۱) مہمیز کی خاردار پھرکی : چرخک : چرخک مہمیز : جرم گرد سوراخ ۔ (۲) چمڑے وغیرہ کا وہ گول ٹکڑا جس کے بیچ میں ایک سوراخ ہوتا ہے اور جو گھوڑے کی کھال اور گوشت کے درمیان اس لئے داخل کیا جاتا ہے کہ اخلاط خارج ہو جائے : نیزکسی طرح کا کام اس مقصد کے لئے ۔

Rowel : (v) (۱) ایڑ لگانا : (گھوڑے یا دوسرے جانور میں) ۔ (۲) خار دار پھرکی استعمال کرنا ۔

Rowen : (n) [ONFr. 'Rowain'.] فصل بعد کی گھاس ۔

Rower : (n) کشتی کھینے والا : کھینے والا : کھیوتیا : چپو چلانے والا ۔

Roxane : (n) (تاریخ) روشنک ۔

Roxburghe : (n) [Named after the 3rd Duke of Roxburghe'.] جلد سازی کا ایک طرز (سادے چمڑے کا پشتہ جس پر سنہری حرف لکھے ہوں ، دونوں طرف کپڑا یا کاغذ ، بے کٹے ہوئے ورق ہوں (ڈیوک راک برو ۱۷۴۰ ۔ ۱۸۰۴ء کے نام پر) ۔

Royal : (a) [L. 'Regalem'.] (۱) بادشاہ کا : شاہی : خسروی : پادشائی : سلطانی : ملوکانہ : ہمایونی : سلطنتی ۔ (۲)(شخص) بادشاہ یا ملکہ کا عہدہ رکھنے والا : شاہی خاندان سے متعلق ۔ (۳)بادشاہوں کے لائق : شاہان شاہ: شایانہ : عظیم الشان : عالی : با شکوہ ۔ (۴) اعلیٰ پیمانے کا : بہت بڑا : رفیع الشان : عالی شان : شاندار ۔ (۵) (عہدہ) حکمرانی : حکمراں سے متعلق : علامت بادشاہ یا ملکہ ۔(۶) (شخص) بادشاہ کی خدمت میں ہو یا حکمرانی میں : نیز شطرنج میں پیادہ ۔ (۷) بادشاہ یا بادشاہوں سے متعلق ۔ (۸) معمولی یا ملٹری افسر یا سلطنت کے نمائندہ کی حیثیت سے بادشاہ سے متعلق ۔ (۹) بادشاہ یا حکمراں کے ذریعہ قائم کیا ہوا یا بنیاد دی ہوئی ۔ (۱۰) حکمرانی کے طریقے کا : بادشاہ کا : حکمرانی کا ۔ (۱۱) شاہانہ : گراں قدر : بیش بہا ۔ (۱۲)منور : تاباں : درخشاں : نورانی : جگمگاتا ہوا : ضیا بار : نور پاش ۔ (۱۳) (بول چال) شاندار : اعلیٰ قسم کا: نہایت عمدہ : نفیس ۔ (۱۴) (شخص) بادشاہ صفت : عالی رتبہ : رئیس زادہ : پر شکوہ : باوقار : رعب دار : شاہانہ: عالی ہمت : عالی منش: شریف النفس: کریم : کشادہ دل : ہر فیض نہایت فیاض : فیاضانہ (نیز جانوروں کے لئے بھی مستعمل ) ۔ (۱۵) (مختلف ملٹری اور اس سے متعلق استعمال میں بڑے پیمانہ پر ظاہر کرنے والا : بڑے سائز کا : پر طاقت : بہت بڑا ۔

Battle royal : بڑی لڑائی ۔

Had a royal time : شاہانہ زندگی بسر کی : عیش کیا : چین کیا ۔

Princess royal : (انگلستان کے) بادشاہ کی سب سے بڑی لڑکی ۔

The blood royal : (n) شاہی خاندان ۔

The royal anger, hands : بادشاہ کا غصہ ، ہاتھ ۔

Royal : (n) (۱) شاہی خاندان کا رکن : عزت دار آدمی : ممتاز شخص : ذی رتبہ آدمی ۔ (۲) دیکھو Real ۔ (۳) بڑا بارہ سنگھا ۔ (۴) (بحری) سب سے اونچا بادبان یا مستول ۔ (۵) ایک قسم کا چھوٹا کھرل : چھوٹی توپ ۔ (۶) (جمع) پہلی پیادہ فوج ۔

Rose royal : دیکھو Rose-noble

Royal Academy : (n) دیکھو Academy

Royal air force : (n) شاہی فضائیہ ۔

Royal antler : (n) ہرن یا بارہ سنگھے کا سینگ ۔

Royal arch : (n) فری میسن جماعت کا ایک درجہ ۔

Royal artillery : (n) دیکھو Artillery

Royal bay : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Royal blue : (n) گہرا نیلا رنگ ۔

Royal burgh : (n) شہر یا قصبہ جسے شاہی پروانۂ آزادی ملا ہو : شاہی شہر ۔

Royal charter : (n) فرمان شاہی : پروانۂ شاہی ۔

Royal courts of justice : (n) اسٹرانڈ : لندن میں عدالت عالیہ کی عمارت ۔

Royal engineer : (n) شاہی فوج کا شعبۂ انجینیئری ۔

Royal evil : (n) دیکھو King's evil

Royal exchange : (n) کارن ہل : لندن میں تاجروں کی لین دین کی عمارت ۔

Royal fern : (n) ایک قسم کا فرن جس میں پھول آتے ہیں ۔

Royal fish : (n) وہ مچھلی جس میں حکومت کو خصوصی اختیارات حاصل ہوں ۔

Royal flush : (n) (پوکر ، تاش کا کھیل) یکہ ، بادشاہ ، بیگم ، غلام اور دس ایک ہی رنگ کے پتے ۔

Royal folio : (n) Royal paper کا دوسرا حصہ ۔

Royal flying corps : (n) شاہی ہوائی بیڑے کا شعبۂ فوجی ۔

Royal hart : (n) لال ہرن جس کے سینگ مکمل ہوں ۔

Royal Highness : (n) دیکھو Highness

Royal horse : (n) دیکھو Horse

Royal hospitality : (n) شاہانہ مہمان نوازی ۔

Royal human society : (n) دیکھو Human

Royal institution : (n) انجمن اشاعت علوم (قائم شدہ ۱۷۹۹ء) ۔

Royal Irish constabulary : (n) آئرستان کی نیم فوجی پولس جو ۱۹۲۱ء میں برخاست کر دی گئی ۔

Royal Marine Artillery / - light infantry : (n) (۱) شاہی بحری فوج کی شاخیں۔ (۲) بری فوج کے سپاہی جو جنگلی جہازوں میں کام کرتے ہیں ۔

Royal mast : (n) (بحری) سب سے اونچے مستول کے نیچے کا چھوٹا مستول ۔

Royal military academy : (n) شاہی فوجی مدرسہ جو رول وچ میں ہے : اس میں انجینیئری اور توپ خانے کے کیڈٹ تعلیم پاتے ہیں ۔

Royal military college : (n) سینڈ ہرٹ کا فوجی کالج جس میں سوار اور پیادہ فوج کے کیڈٹ تعلیم پاتے ہیں ۔

Royal naval air service : (n) ہوئی بیڑے کا شعبۂ انجینیئری ۔

Royal naval division : (n) وہ بری فوج جو جنگ عظیم میں زائد بحری فوج سے بنائی گئی ۔

Royal naval reserve : (n) بحری فوج محفوظ ( جو تجارتی بیڑے سے بنائی گئی تھی ) ۔

Royal naval volunteer reserve : (n) رضاکار بحری فوج ۔

Royal oak : (n) وہ شاہ بلوط کا درخت جس میں چارلس دوم ۱۶۶۰ء میں جنگ کے بعد چھپا تھا ۔

Royal oak day : (n) ۲۹ ، مئی ۱۶۶۰ء ۔

Royal octave : (n) Royal paper کا آٹھواں حصہ ۔

**Royal palm : (n)** ویسٹ انڈیز میں پایا جانے والا ایک درخت ۔

**Royal paper : (n)** ۱۹ x ۲۳ انچ لکھنے کا اور ۲۰ x ۲۵ چھاپنے کا کاغذ ۔

**Royal python : (n)** ایک قسم کا اژدہا سانپ ۔

**Royal quarto : (n)** Royal paper کا چوتھا حصہ ۔

**Royal road to :** سہل نسخہ : وہ طریقہ جس میں کوئی دقت نہ ہو : سہل طریقہ ۔

**Royal sail : (n)** وہ بادبان جو سب سے اونچے بادبان کے نیچے ہوتا ھے ۔

**Royal society : (n)** اہل فیشن کی جماعت ۔

**Royal stag : (n)** بڑا بارہ سنگھا ۔

**Royal standard : (n)** مربع جھنڈا جس پر شاہی نشان بنا ہوتا ھے ۔

**Royal tine : (n)** بارہ سنگھے کی شاخ ۔

**Royal yard : (n)** دیکھو Royal mast

**Royal yellow : (n)** زر بیخ زرد ۔

**Royalism : (n)** شاہ پسندی : شاہ پرستی : شخصی حکومت : شاہ دوستی ۔

**Royalist : (n)** (۱) (سیاسیات) شاہ پرست : حکمراں کا مددگار ۔ (۲) طرف دار شاہی : شاہی کا حامی (خصوصاً خانہ جنگی کے موقع پر) :بادشاہ کا آدمی ۔

**Royalistic/ -al : (a)** شاہ پرستی کا یا اس سے متعلق ۔

**Royalization : (n)** (۱) بادشاہی : قدرت شاہی ۔ (۲) شہرت : مشہور ہونا ۔

**Royalize : (v)** (۱) بادشاہی کرنا : قدرت شاہی لکھنا : بادشاہ کرنا ۔ (۲) شاہانہ ہونا ۔ (۳) مشہور کرنا : شہرت دینا : تعریف کے پل باندھنا : شان و شوکت کے ساتھ کرنا ۔

**Royally : (adv.)** (۱) شاہی طور پر : شاہانہ طور پر : بادشاہوں کی طرح : شاہانہ طریقے سے : شان و شوکت سے : شاہانہ طور سے ۔ (۲) نہایت تکلیف سے : با شکوہ و جلال ۔ (۳) عظمت کے ساتھ : حشمت کے ساتھ : عظمت و جلال کے ساتھ ۔

**Royalty : (n)** [OFr. 'Roialte'.] (۱) بادشاہی : شاہی : بادشاہ یا ملکہ کا درجہ : اقتدار : حکمرانی کا عہدہ : حکمرانی: شاہی عظمت : شاہی مرتبہ : شاہی منصب ۔ (۲) بادشاہ یا ملکہ : تاجدار : شاہی خصوصیت رکھنے والا ۔ (۳) شاہی خاندان : خانوادۂ شاہی : شاہی خاندان کا رکن ۔ (۴) حقوق شاہی : اختیارات شاہی (عموماً جمع) ۔ (۵) حق شاہی (معدنیات وغیرہ کا) جو کسی کمپنی کی طرف سے منتقل ہو جائے ۔ (۶) وہ معاوضہ جو کان کنی کا اجارہ دار زمیندار کو دے ۔ (۷) حق تصنیف یا ایجاد کا معاوضہ : (معاشیات) مالکانہ : رائلٹی ۔ (۸) عظمت : بڑائی : برتری : بلندی : شان و شوکت : امیری : وقار : تمکین : امارت : فیاضی : جود و کرم : کریم النفسی : سخاوت : شاہانہ فیاضی ۔ (۹) املاک سلطنتی : ملک اربابی : مقبوضات شاہی ۔ (۱۰) سلطنت : قلمرو : عمل داری : دائرۂ اختیار : مملکت : کشور : اقلیم ۔ (۱۱) شاہی حکومت : مطلق العنان سلطنت یاحکومت ۔

**Royet : (a)** [ME. 'Riot'.] (۱) (اسکاچستان) شریر : بدمعاش : شیطان ۔ (۲) وحشی : جنگلی ۔

**Royston crow : (n)** [f. the place-name 'Royston'.] ایک قسم کا بھورا کوا جس کے سر پر ٹوپی سی معلوم ہوتی ھے ۔

**Rozzer : (n)** [Origin unkn.] (عام) سپاہی ۔

**R.S.V.P. :** [Fr. 'Respondez sail vous plait'.] (مخفف) بمعنی براہ کرم جواب دیجئے ۔

**Rub : (n)** [Fr. f. 'Rub (v).'] (۱) مالش : ملنے کا عمل ۔ (۲) ناہمواری: اونچ نیچ ۔ (۳) (Bovls) وہ روکاوٹ یا مزاحمت جس سے گیند رک جاتی ھے یا رستہ بدل لیتی ھے ۔ (۴) چبھن: پیچ و تاب : طعن : طعنہ : الزام : الاہنا : چھیڑ خانی : شرارت ۔ (۵) بد تمیزی : درشتی : سختی : ناہمواری : مڈ بھیڑ : مقابلہ ۔ (۶) گھاس کاٹنے والا کسان ۔

**Ther's ( or Here lies) the rub :** یہی تو مشکل ھے : یہی بات تو ٹیڑھی ھے ۔

**The rubs and worries of life :** زندگی کی مشکلات اور پریشانیاں ۔

**Those who play at bowl must look for rubs :** (۱) گیند کھیلنے والوں کو زمین کی ناہمواری کے لئے تیر رہنا چاہئے ۔ (۲) (محاورہ) زندگی میں نشیب و فراز لازمی ھے : ہر کام میں کچھ نہ کچھ مشکلات کا سامنا ہوتا ھے ۔

**Rub : (n)** Rubber کا مخفف ۔

Rub : (v) [ME. 'Rubben'.] (۱) رگڑنا ؛ گھسنا ؛ مسلنا ؛ ملنا ۔ (۲) مانجھنا ؛ جلا کرنا ؛ صیقل کرنا ؛ صاف کرنا ؛ جان ڈالنا ؛ اصل حالت پرلانا ۔ (۳) کرچنا ؛ چھیلنا ؛ ہموار کرنا ؛ چھیل ڈالنا ؛ رگڑ ڈالنا ۔ (۴) مل کر خشك کرنا ؛ سکھانا ۔ (۵) (قبروں کی لوح وغیرہ کا) ایك خاص قسم کے کاغذ پر رنگین کھر یا سے چربا اتارنا۔ (۶) مسلنا ؛ سہلانا ؛ پھیرنا ؛ مالش کرنا ؛( ,Against , On, over together کے ساتھ)۔ (۷) مل کر چھڑانا ؛ دور کرنا ؛ (حقیقی معنی میں دھبے وغیرہ ، مجازی معنی میں شرم و حجاب وغیرہ) (Out کے ساتھ) ۔ (۸) مٹا دینا ؛ بھلا دینا؛ ہٹا دینا ؛ ختم کر دینا ۔ (Off, away کے ساتھ) ۔ (۹)مالش کرنا ؛ (مجازاً) اچھی طرح محسوس کرانا ؛ ردے پر ردا جمانا (In, into کے ساتھ) ۔ (۱۰) (Thought کے ساتھ) چھانٹنا (مل کر) ۔ (۱۱) (Down کے ساتھ) گھس کر ہموار یا چھوٹا کرنا ۔ (۱۲) (Over کے ساتھ ) پھیلانا ؛ لگانا؛ ملنا (مرہم یا دوا) ۔ (۱۳) ( Up کے ساتھ) پھینٹ ڈالنا ؛ (یاد) تازہ کرنا ؛ تجدید کرنا ؛ احیاء کرنا ۔ (۱۴) (Against, on کے ساتھ) رکنا ؛ اچٹانا ؛ (مجازاً) کام میں رکاوٹ پیدا کرنا یا ہو جانا ؛ کسی کا حائل ہو جانا ۔ (۱۵) رگڑ کھانا ؛ گھسٹنا ؛ مشکل سے ملنا یا گھسنا ( On , long , through کے ساتھ) ۔ (۱۶)(کپڑے ، کھال وغیرہ کا) چھٹ جانا ؛ چھل جانا ۔ (۱۷) برہم کرنا ؛ ناگواری پیدا کرنا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ غصہ دلانا ۔ (۱۸) ملنا جلنا ؛ ساتھ اٹھنا بیٹھنا ؛ ساتھی بنانا ؛ رفیق بنانا ۔ (۱۹) ملتے ملتے سفوف کر دینا ۔ (۲۰) کسی چیز پر دباؤ ڈالنا ۔ (۲۱) (Bowl) رکاوٹ ڈال کر سمت بدل دینا ؛ روك کر اس کا راستہ بدل دینا ۔ (۲۲) (مجازاً) ایك ہی حالت میں لگاتار ہونا؛ بسر کرنا ؛ گزرنا ۔ (۲۳) ( Off, out کے ساتھ) مٹ سکنا۔

To rub noses : ناك پر ناك رکھ کر سلام کرنا (بعض وحشیوں کا طریقہ) ۔

To rub of (or on) the green : گولف کی گیند کا اتفاقاً رك جانا ۔

To rub one's hands : خوشی سے ہاتھ ملنا (مغربی طریقہ)۔

To rub one, the wrong way : (۱) بلی وغیرہ پر اس طرح ہاتھ پھیرنا کہ بال کھڑے ہو جائیں ؛ الٹا سہلانا ۔ (۲) (کسی کو جھٹك دینا) ۔

To rub shoulders (etc) with : ملنا جلنا ؛ ساتھ اٹھنا بیٹھنا ؛ ساقی بنانا ؛ رفیق بنانا ۔

Rub-a-dub : (n) [Echonie.] ڈھول کی آواز ؛ ڈھم ڈھم (ڈھول یا نقارے کی)۔

Rub-a-dub : (v) ڈھول پیٹنا ؛ نقارہ بجانا ؛ ڈھم ڈھم کرنا ۔

Rub away : (n) مٹا دینا ؛ بھلا دینا ؛ ملتے ملتے ختم کر دینا ۔

Rub down : (v) (۱) (گھوڑے کو) مل کر گرد ، پانی اور پسینہ کو صاف کرنا یا سکھانا ۔ (۲) ہموار کرنا ؛ گھس کر چھوٹا کرنا ۔

Rub in : (v) (۱) مالش کرنا ۔ (۲) (عام) زور دینا ؛ اہمیت کو نمایاں کرنا ۔

Rub off : (v) مَل کر مٹانا ؛ مَل کر ختم کرنا ۔

Rub out : (v) (۱) رگڑ کر مٹا دینا یا چھیل دینا ۔ (۲) (امریکا) (مجازاً) مار دینا ؛ ختم کر دینا ؛ نیست و نابود کر دینا ۔

Rub over : (v) پھیلانا ؛ لگانا ؛ ملنا ۔

Rubai / Rubaiyat / Rubais : (n) [Arab. 'Rubaiyah'.] رباعی ۔

Rubaiyat stanza : (n) بند رباعیات (جس میں پہلا دوسرا اور چوتھا مصرع ہم قافیہ ہوتا ہے ، اسے Omer stanza بھی کہتے ہیں ۔

Rubato : (n) (موسیقی) سر یا تال جو کسی خاص مطلب کے ادا کرنے کے لئے بدل دیا گیا ہو ۔

Rubbage : (n) (بول چال) Rubbish کا متبادل ۔

Rubber : (n) [f. 'Rub+ber'.] (۱) سخت برش ؛ صاف کرنے والا ؛ ملنے والا ۔ (۲) غسل کے بعد جسم پوچھنے والاتولیہ ۔ (۳)(بول چال) دیکھو Whetstone, Rubstone ۔ (۴)مالش کرنے والا یا کرنے والی ؛ حمام کا ملازم ؛ ہاتھ پاؤں دبانے والا ۔ (۵) جھانواں ؛ مالش کا آلہ ؛ بڑی کھردری ریتی ۔ (۶) (کیمیا) ربڑ (الیکٹرک) ؛ مالندہ (برقیات) چاقو تیز کرنے والا پتھر ۔ (۷) مشین کا پرزہ جو رگڑ سے چلتا ہو۔ (۸) کسی طرح کی مالش کرنے والا۔ (۹)پیتل ملنے والا ۔ (۱۰) مانع ؛ اشکال ؛ بد بختی ؛ زحمت ۔ (۱۱)(مجازاً) چشم نمائی ؛ تنبیہ ؛ تادیب ؛ سرزنش؛ زجر و توبیخ ۔ (۱۲) India rubber کا مخفف۔ (۱۳)ایك قسم کا بڑا بندی ربر ؛ پنسل کے نشان کو مٹانے والا ۔ (۱۴) (جمع) ربر کا بالائی جوتا (امریکا) ۔

Synthetic rubber : (کیمیا) مصنوعی ربڑ ۔

Rubber : (v) (۱) (عام) (امریکا) راز جو ؛ دوسرے سے حالت معلوم کرنے کا شائق ۔ (۲) سیاح ؛ جہاں گرد ۔

Rubber : (n) [Origin unkn.] (تاش وغیرہ میں) ربر ؛ تین مسلسل

بازیاں : مختلف کھیل میں تین بازیاں جن میں سے ایک ایک بازی دونوں پارٹیوں نے جیتی ہوں اور تیسری بازی فیصلہ کن ہو : نیز پانچ بازیاں : تین بازیاں ایک جماعت نے جیتی ہوں ۔

The rubber : ربر کی جیت : تین بازیوں میں سے دو جیت جانا ۔

Rubber band : (n) ربر فیتہ ۔

Rubber-neck : (n) دیکھو Rubber

Rubber pellets : (n) ربر کی گولیاں ۔

Rubber-stamp : (n) (۱) ربر اسٹامپ : ربر کی مہر ۔ (۲) سیسے کے حروف کی تختی : ٹائپ کی ڈھلی پلیٹ ۔ (۳) (مجازاً) تصدیق کرنے والا ۔

Rubber-stamp : (v) تصدیق کرنا : توثیق کرنا : سرسری طور پر (پالیسی وغیرہ) منظور کرنا ۔

Rubberized : (a) ربر سے ملمع کیا ہوا: ربر سے ڈھکا ہوا : ربر چڑھایا ہوا ۔

Rubbidge : (n) (بول چال) Rubber کا متبادل ۔

Rubbing : (n) (۱) ملنا : مالش : سہلانا ۔ (۲) چربا : چربا اتارنے کا کام ۔

Rubbing-stone : (n) سنگ چقماق : سنگ صیقل : سان : فسان ۔

Rubbinsh : (n) [ME. 'Robows'.] (۱) ملبا : کوڑا کرکٹ : کاغذ کباڑ : آغور ۔ (۲) بیکار چیز : ردی : فضول چیز : بے مصرف شے ۔ (۳) لغویات : مہملات : واہیات باتیں: مہمل گفتگو : مہمل تحریر ۔ (۳) (مجازاً) بیکار : مہمل چیز ۔

Good rubbish bad rubbish : خس کم جہاں پاک ۔

Rubbish-price : (n) معمولی قیمت ۔

Rubbish pulley / -wheel : (n) ایک قسم کی چرخی جس پر رسی پھرتی ہے ۔

Robbishing : (a) (روزمرہ) مہمل : واہیات : معمولی : ادنیٰ : حقیر ۔

Rubbishingly : (adv.) مہمل طور پر : واہیات انداز میں ۔

Rubbishly : (a) دیکھو Rubbishy

Rubbishy : (a) دیکھو Rubbishing

Rubble : (n) [late ME. 'Robyl'.] (۱) ٹوٹے پھوٹے اینٹ پتھر (گرے ہوئے مکانات کے) ۔ (۲) (تعمیرات) کنکر : گنڈ : روڑے ۔ (۳) (ارضیات) نا تراشیدہ پتھر : پانی سے گھسے ہوئے پتھر ۔(۳) Rubble-work کا مخفف ۔ (۵) چھوٹا کوئلہ: کوئلے کا چور ۔ (٦) (مقامی) گیہوں کا بھونسا: بھونسا۔

Rubble masonary : (n) کنکری عمارت ۔

Rubble-work / Rubblework/ Rubble work : (n) سنگ فرشی : کنکریٹ کو مسل کر دیوار میں بھرنا ۔

Rubbly : (a) کنکر ، پتھر وغیرہ سے متعلق : سنگ تراشیدہ کو ملایا ہوا ۔

Rubefacient : (a) [L. 'Rubefacere'.] (طب) محمر : حمرت آور : (جلد پر) سرخی پیدا کرنے والا خصوصاً خراش آور ۔

Rubefacient : (n) (طب) خراش آور دوا : دوائے محمر : (جلد پر) سرخی پیدا کرنے والی دوا ۔

Rubefacient medicines : (n) (طب) ادویۂ محمرہ ۔

Rubefaction : (n) (۱) (طب) احمرار ۔ (۲) (طب) سرخی جلد : (جلد پر) سرخی پیدا کرنا : (چمڑے کو) لال کرنے کا عمل ۔ (۳) پانی میں لال رنگ پیدا کرنا ۔

Rubella : (n) [mod. L. 'neut. pl. of 'Rubellus'.] (مرضیات) جرمن خسرہ : خسرۂ کاذب ۔

Rubellite : (n) [f. L. 'Rubellus' + -ite.] (معدنیات) سرخ ترملین : ایک قسم کی Tourmaline ۔

Rubellus : (a) [L.] (نباتیات) سرخی مائل ۔

Rubens : (a) (نباتیات) شفقی ۔

Rubeola : (n) [L.'Rubeus'.] (۱) (طب) جرمن خسرہ ۔ (۲)(بیطاری) عارضۂ خوک ۔

Rubeolus : (a) (نباتیات) ہلکا سرخ ۔

Ruber : (a) سرخ ۔

Ruberythric : (a) [L. 'Rubia' + erythric .] (کیمیا) Madder-root سے حاصل کیا جانے والا زرد بلوری مرکب ۔

Ruberythric acid : (n) دیکھو Ruberythric

Rubescent : (a) [L. 'Rubescere'.] سرخی پیدا کرنے والا : قرمز رنگ: سرخی نما ۔

Rubia : (n) (نباتیات) جنس مجیٹھ : روبیا : روناس ۔

Rubiaceous : (a) [L. 'Rubiaceae'.] (نباتیات) مجیٹھیہ : تہویہ : روناسی ۔

Rubiacin : (n) [f. L. 'Rubia' + (c) in.] Madder-root سے حاصل کیا جانے والا زرد رنگ ۔

Rubianic : (a) ایک قسم کے ترشے سے متعلق ۔

Rubicelle : (n) [Fr.] (معدنیات) یاقوت نارنجی : ایک قسم کا لعل (جس کا رنگ نارنجی ہوتا ھے) ۔

Rubicon : (n) (۱) ایک دریا کا نام جو جولیس سیزر کے صوبے گیلک (Galllic) کی سرحد پر تھا اور جسے اس نے پامپی سے جنگ کرتے وقت پار کیا تھا۔ (۲) وہ حد جس سے گذرنے میں انسان کسی مہم کا ذمہ لیتا ھے اور پھر پیچھے قدم نہیں ہٹا سکتا۔ (۳) سرحد : حد : آخری حد (مجازاً)۔ (۴) بیزک (Bezique) (تاش کا ایک کھیل) کی ایک قسم کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

To cross or pass the rubicon : کشتی دریا میں ڈال دینا ۔

Rubicund : (a) [L. 'Rubicundus'.] (۱) (چہرہ) گلابی سرخ : گلگوں : قرمزی : سرخی مائل ۔ (۲) سرخ و سفید چہرے کا (آدمی) ۔

Rubicund face : (n) چہرہ گلگوں ۔

Rubicundity : (n) سرخ رنگ : سرخی (چہرے کی) ۔

Rubidine : (n) [f. L. 'Rubidus'.] Pyridine کا ایک مرکب ۔

Rubidium : (n) [f. L. 'Rubidus'.] (کیمیا) روبیڈیم (عنصر ، دھات): ایک قسم کی نرم چمکدار سفیدی مائل دھات سوڈیم پوٹاشیم کی قسم سے ۔

Rubied : (a) ارغوانی رنگ کیا ہوا ۔

Rubify : (v) [med. L. 'Rubificare'.] (۱) سرخ کرنا : لال کرنا ۔ (۲) (طب) (مرہم وغیرہ کا جلد وغیرہ پر) سرخی پیدا کرنا ۔

Rubiginious/ Rubiginose : (a) [L. 'Rubigo, rubigin + -ous'.] (نباتیات) زنگاری : زنگ کے رنگ کا : زنگ آلود : زنگ خوردہ : زنگ ۔

Rubious : (a) یاقوتی رنگ کا ۔

Rubor : (n) [L. Related to 'Ruber'.] (نباتیات) سرخی ۔

Rubric : (n) [L. 'Rubrica'.] (۱) سرخی :عنوان: سر صفحہ: سرفصل۔ (۲) سرخی سے لکھی ہوئی یا چھپی ہوئی عبارت : کسی خاص ٹائپ میں چھپی ہوئی اہم عبارت: خط قرمز۔ (۳)ہدایات عبادت (جو کتاب عبادت میں سرخی سے چھپی ہوتی ھے) ۔ (۴) جنتری جس میں اولیاء کے نام لکھے ہوں : اس میں سرخی سے لکھا ہوا لفظ یا عبارت ۔ (۵) ٹائٹل یا عنوان دستور یاقانونی کا عنوان (سرخ لکھا ہوا) ۔ (۶) (ارضیات) گل احرمی : گیرو ۔

Rubric : (a) سرخی سے لکھی ہوئی یا چھپی ہوئی (عبارت)۔

Rubric : (v) سرخی سے لکھنا : چھاپنا یا نشان کرنا : قرمزی رنگ سے زینت دینا ۔

Rubrical : (a) (۱) ہدایات عبادت سے متعلق : دستور کتابخانہ کے مطابق ۔ (۲) دستوری : سر فصلی : عنوانی ۔

Rubrically : (adv.) ہدایات عبادت کی رو سے ۔

Rubricate : (v) [f. L. 'Rubricat, rubricare'.] (۱) سرخی سے لکھنا : سرخی سے چھاپنا یا نشان کرنا : لا ل حروف سے نشان دینا یا چھاپنا ۔ (۲) (عبارت وغیرہ کی) سرخیاں تجویز کرنا یا لکھنا ۔ (۳) اولیاء کے کام کے طور پر جنتری میں لکھنا ۔ (۴) لال حروف سے سرخیاں قائم کرنا : سرخ چھاپنا : خط قرمزی میں لکھنا ۔ (۵) نام کی جگہ پر نشان کے طور پر دستخط کرنا ۔ (۶) ہیئت میں متعین کرنا ۔

Rubrication : (n) (۱) قرمز سازی : سر فصل بندی ۔ (۲) سر خیاں تجویز کرنا یا ہونا : سرخیاں لکھنا یا لکھی جانا ۔ (۳)(طباعت) مذہّب : سرخ چھاپ ۔

Rubricator : (n) (۱) عنوان لکھنے والا : سرخیاں قائم کرنے والا ۔ (۲) (طباعت) مذہّب : سرخ کار ۔

Rubrician : (n) ہدایات عبادت کا ماہر : کتاب نماز کا زیادہ اطلاع رکھنے والا ۔

Rubricism : (n) ہدایات عبادت کی سختی سے پابندی ۔

Rubricist : (n) ہدایات عبادت کی سختی سے پابندی کرنے والا ۔

Rubricity : (n) (۱) دیکھو Redness ۔ (۲) فصل بندی ۔ (۳) ہدایات عبادت کی حمایت ۔

Rubstone : (n) سنگ ساب : تیز کرنے والا پتھر : سان : چاقو تیز کرنے والا پتھر ۔

Ruby : (n) [OFr. 'Rubi'.] (۱) یاقوت : یاقوت سرخ : لعل : لعل رمانی : یاقوت احمر : لالڑی ۔ (۲) وہ چیز جو سرخ یاقوت سے بنائی گئی ہو ۔ (۳) رنگ یاقوتی ۔ (۴) گھڑی کا قیمتی پتھر (یاقوت کے رنگ کا) ۔ (۵) (معدنیات) کرنڈ احمر ۔ (۶) (طب) مہاسا : سرخ دانہ : چکتا ۔ (۷) سرخ شراب ۔ (۸) (مکے بازی) خون : لہو ۔ (۹) ٹائپ کا ایک سائز ۔ (۱۰)(جمع) ہونٹ: لب ۔(۱۱)(امریکا) دیکھو Brilliant۔ (۱۲) سرخ شیشہ : رنگین شیشہ ۔ (۱۳) ایک برازیلی پرند ( Cytolacma جنس کا) ۔ (۱۴) عقیق : نیم شفاف جوہر دار قیمتی پتھر ۔

Above rubies : بے بہا : گراں بہا ۔

Balas ruby : لعل : لعل بد خشاں ۔

Spinel rubies : یاقوت احمر : لعل ۔

True or oriental ruby : کرنڈ احمر ۔

Ruby : (a) یاقوتی : یاقوت کے رنگ کا: سرخ رنگ کا : ارغوانی رنگ کا : قرمزی ۔

Ruby : (v) ارغوانی رنگ سے رنگنا : سرخ رنگنا : سرخی کی جھلک پیدا کرنا ۔

Ruby blende : (n) (۱) لال چاندی ۔ (۲) دیکھو Proustite ۔

Ruby copper : (n) (فلزیات) مِسِّ احمر ۔

Ruby glass : (n) سرخ شیشہ : رنگین شیشہ ۔

Ruby port : (n) گہرے سرخ رنگ کا شراب کا پیالہ ۔

Ruby red : (n) یاقوتی سرخ ۔

Ruby silver : (n) (فلزیات) سیم احمر : سرخ کچدھات : چاندی ۔

Ruby spinel : (n) یاقوت احمر : لعل رمانی ۔

Ruby tail :(n) ایک قسم کا کیڑا جس کا رنگ سبز کاہی اور پیٹ کا بالائی حصہ گہرا سرخ ہوتا ہے : زریں زنبور : سرخ دم حشرہ ۔

Ruby tailed : (a) سرخ دم (حشرہ) ۔

Ruby-throat : (n) سرخ گلو پرند : ایک قسم کا پرندہ ۔

Ruby-throated : (a) سرخ گلو ۔

Ruby wood : (n) (۱) سرخ صندل ۔ (۲) نسترن ۔

Ruby zinc : (n) دیکھو Ruby blende

Rucervine : (a) [f. mod. L. ' Rucervu'.] Rucervus جنس کے ہرن سے متعلق ۔

Ruche : (n) [Fr. 'Ruche'.] جھالر : چین (جالی وغیرہ کی) ۔

Ruche : (v) جھالر لگانا ۔

Ruching : (n) جھالروں کی ٹکائی (کپڑے وغیرہ پر) ۔

Ruck : (n) [app. of Scand Origin.] (۱) ایندھن کا انبار : آگ جلانے کے سامان کا تودہ : آتش پذیر مادہ ۔ (۲) گھاس کا انبار : تودہ کاہ : غلے کا انبار : ڈھیر : انبار حبوبات : تودۂ خرمن ۔ (۳) کسی چیز کا انبار ۔ (۴) انبار : بھیڑ : ازدحام : مجمع : کثرت تعداد : جم غفیر : جمگھٹا ۔ (۵)(دوڑ) وہ گھوڑے جو مجمع میں پیچھے رہ گئے ہوں: دوڑ کا مقابلہ کرنے والوں کی جماعت جو دوڑ میں شریک نہ ہو سکی ہو ۔ (۶) عام دوڑ : غیر متمیز بھیڑ (لوگوں یا چیزوں کی) ۔

In a ruck : بھیڑ میں : ڈھیر میں ۔

Ruck : (n) [ON. 'Hrukka'.] شکن : سلوٹ : جھری ۔

Ruck : (v) [Perh. of Scand Origin.] (۱) (بول چال) زمین پر دو زانو بیٹھنا : پالتی مار کر بیٹھنا ۔ (۲) دبنا : دبکنا : لجاجت کرنا : پاؤں پڑنا : جھکنا ۔ (۳) بے ترتیب انبار لگانا : ایک ساتھ ڈھیر کرنا ۔

Ruck : (v) شکن ڈالنا : جھری ڈالنا : جھری پڑنا : سلوٹیں پڑنا ۔

Ruckle : (v) شکن ڈالنا : سلوٹیں پڑنا : تہیں بنانا ۔

Ruckle : (v) [of Scand origin.] (نزع میں) حلق سے گڑ گڑ کی آواز نکالنا : خر خر کرنا ۔

Ruckle : (n) گڑ گڑاہٹ : گڑ گڑ کی آواز (خصوصاً نزع کے وقت کی) ۔

Rucksack : (n) [G. 'Rucksack'.] کولے پشتی : پیٹھ تھیلا (ایک تھیلا جو پیدل چلنے والے یا پہاڑ پر چڑھنے والے اپنی پیٹھ پر باندھ لیتے ہیں اور جس میں ان کا سامان ہوتا ہے) ۔

Ruckus /Rucks : (n) [Origin. U.S.] شور غوغا : آشوب : سرم صدا : قیل قال : ہم ہمہ ۔

Ructation : (n) آروغ : ڈکار ۔

Ruction : (n) [Origin unkn.] (عام) گڑبڑ : جھگڑا : قیل و قال : دارو بیداد : مشاعرۂ لفظی ۔

Rud : (v) گیرو سے نشان دینا : گیرو سے رنگنا ۔

Rudas : (n) [Origin obsc.] (اسکاچستان) بد زبان عورت : فحاش عورت : لڑاکا عورت : بد مزاج یا زبان دراز عورت ۔

Rudbeckia : (n) [f.Olof Rudbeck, a Swedish botanist.] (نباتیات) گل ژاپونی ؛گل رڈبکی ۔

Rudd : (n) [app. f. 'Rud(n).'] (دریائی) سرخ چشم مچھلی ۔

The rudd of a ship : سکان کشتی ۔

Rudder : (n) [OE. 'Roder'] (۱) پتوار : سکان : (مجازاً) شمع ہدایت : رہنما اصول : رہنمائی کرنے والا ۔ (۲) (بیئر شراب بنانے میں) وہ کفگیر جس سے مالت (جو وغیرہ کے شیرے کو) چلاتے ہیں ۔ (۳)(حیوانیات) مہار : نکیل۔ (۴) (طیورات) دیکھو Rectrix ۔

Rudder : (v) جہاز کو کھینا : پتوار چلانا ۔

Rudder-bird : (n) ایک قسم کی بط ۔

Rudder-duck : (n) دیکھو Rudder-bird

Rudder-fish : (n) (۱)سکانی مچھلی (مچھلیاں جوجہاز کے ساتھ ساتھ چلتی ہیں) ۔ (۲) مختلف قسم کی مچھلیاں ۔

Rudder perch : (n) جزائر غرب الہند کی ایک سمندری مچھلی ۔

Rudder wheel : (n) (زراعت) چلاؤ پہیا ۔

Rudderless : (a) بے پتوار : بے سکان ۔

Ruddied : (a) سرخ شدہ ۔

Ruddily : (adv.) سرخی مائل ہوتے ہوئے ۔

Ruddiness : (n) گلابی :سرخی ۔

Ruddle : (n) گیرو کی قسم کی سرخ مٹی ۔

Ruddle : (n) Riddle کا متبادل ۔

Ruddle : (v) گیرو کی قسم کی مٹی سے لال رنگنا : لال نشان ڈالنا ۔

Ruddock : (n) [OE. 'Rudduc'.] حِنّ : سینۂ سرخ : لال چڑی : مرغ سینۂ سرخ ۔

Ruddy : (a & n) [OE. 'Rudiz'.] (۱) لال لال : گلگوں : سرخ و سفید (چہرہ) : شبابی (رنگ) ۔ (۲) گلابی : سرخی مائل ۔ (۳) (عام) قابل نفرت ۔ (۴) خجالت سے سرخ شدہ ۔ (۵)چالاک : بشاش : سر حال ۔ (۶) حقیر : پست : رسوا: بد نام ۔

Ruddy : (v) سرخ ہو جانا یا کر دینا ۔

Rude : (a) [OFr. 'Ruide'.] (۱) غیر تعلیم یافتہ : جاہل : نا واقف ۔ (۲) بدوی : ابتدائی : سیدھا سادہ : ان گھڑ : ناتراشیدہ : ناہموار : آسان : سادہ ۔ (۳) غیر مہذب : غیر متمدن : پست : نادان : خام بے تجربہ ۔ (۴) برا بھلا : بھدا : موٹا (کام): بد نما : بد شکل : ناتمام ۔ (۵) شدید : تند : سخت: زبردست : نا گہانی : فوری : طوفانی ۔ (۶) زور دار : قوی : تنو مند : محکم : باقدرت : ثابت قدم : قوی ہیکل : با جرأت : زور مند ۔ (۷) بیہودہ : بد تمیز : گستاخ : جسور : سر کش : شورش پسند : مفسد : فتنہ پرور ۔ (۸) وحشیانہ : سبع : تہورانہ ۔ (۹) ناموزوں : نا موافق: مخالف : ستیزہ جو : دعوائی ۔ (۱۰) شکستہ : درہم: ریختہ : نا ہموار : نا ہنجار : دیہاتی: بے ترتیب : کثیف و بے نظم ۔ (۱۱) پر آشوب : متلاطم : درہم برہم : مضطرب ۔ (۱۲) پر شور : پر ہنگامہ ۔ (۱۳) (صحت) قوی : مضبوط : موٹا تازہ : طاقت ور : پر زور ۔ (۱۴)(آواز) ناموافق : ناساز : کرخت : ناگوار : بے آہنگ : بے سرا۔

To be rude to : بد تمیزی سے پیش آنا : گستاخی کرنا : سخت کلامی کرنا۔

Rude : (adv.) بد تمیزی کے ساتھ : گستاخی کے طور پر : سخت کلامی سے : غیر مہذب طور پر : زور دار طور پر : ناگہانی سے: شدت کے ساتھ ۔

Rude chaos : (n) سخت بد نظمی ۔

Rude times : (n) وحشت کا زمانہ : زمانۂ جہالت : نوع انسانی کا ابتدائی دور ۔

Rudely : (adv.) بھدے پن سے : بھونڈے طور پر : شدت سے : تندی سے : بیہودگی سے : بد تمیزی سے : غیر متمدن طو رپر ۔

Rudeness : (n) بھداپن : بھونڈاپن : شدت : تندی : بد تمیزی : بیہودگی : ناہمواریت : جہالت : وحشیانہ پن : سیدھاپن ۔

Ruderal :(n) (نباتیات) ویرانہ رُو : رمنی ۔

Rudes by : (n) گستاخ یا ان گھڑ شخص ۔

Rudesheimer : (n) [G. 'Rudesheimer'.] ایک قسم کی سفید شراب (شہر روڈاشائمر کے نام سے ، جو دریائے رائن کے کنارے پر ھے ، موسوم ھے ) ۔

Rudiment : (n) [L. 'Rudimentum'.] (۱) (جمع) کسی مضمون کا پہلا اصول یا نظریہ : ابتدا : اصل : مبدا ۔ (۲) ابتدائی یا بنیادی اصول : (علوم و فنون کے ) مبادی : مقدمات؛ علوم مقدماتی : مبادی اولیہ ۔ (۳) (جمع) (کسی) ناقص کام کی ابتدا : داغ بیل : شروعات : پہلا قدم ۔ (۴) ابتداء؛ ناقص شکل یا صورت ۔ (۵) کوئی عضو جو مصرف میں نہ ہونے کی وجہ سے بڑھا نہ ہو : مثلاً مرد کے پستان : عضو نامکمل ۔

Rudimental : (a) (۱) بنیادی : ابتدائی : مبادی کے متعلق ۔ (۲) مقدماتی : ناقص : نا مکمل ۔ (۳) غیر ترقی یافتہ ۔

Rudimentary : (a) دیکھو Rudimental

Rudiments: (n) (ریاضیات) مبادی ۔

Rudiments of geometry : (n) (ہندسہ) مبادی ہندسہ ۔

Rudiments of the world : (n) مبادئ دنیا : دنیا کی ابتداء ۔

Rudish : (a) بھدا سا : موٹا جھوٹا : بیہودہ سا : بد تمیز ۔

Rudolphine tables / -numbers : (n) [f. the name 'Rudolph+-ine.] جدول نجومی جسے کیلر نے ۱۶۲۷ء میں شائع کیا اور شہنشاہ روڈولف دوم کے نام پر رکھا ۔

Rue : (n) [L. 'Rula'.] (نباتیات) سداب : کالا دانہ : تتلی : اسپند ۔

Goat's rue : دیکھو Goat

Wild rue : اسپند : حرمل : کالا دانہ ۔

Rue : (v) [OE. 'Hreowan'.] (۱) کسی بات پر پچھتانا : ہاتھ ملنا : افسوس کرنا :کف افسوس ملنا : رونا جھینکنا : پشیمان ہونا : نادم ہونا : شرمندہ ہونا : غلطی کااحساس کرنا : تاسف کرنا : پچھتانا ۔ (۲) غم خواری کرنا : (کسی شخص کے لئے) : دل سوزی کرنا : غصہ برداشت کرنا : غصہ کھانا : ہمدردی کرنا : ترس کھانا ۔ (۳) اذیت دینا : بے دم کرنا : دکھ دینا : عاجز کرنا : رنجیدہ کرنا : تکلیف دینا۔ (۴) احساس کرنا : لحاظ کرنا : ملحوظ کرنا : درمیان میں لانا (افسوس کے ساتھ) ۔ (۵) نالہ و فریاد کرنا: آہ و شیون کرنا : واویلا مچانا : نوحہ کرنا : ماتم کرنا۔

To rue it , the day , hour : اس بات پر پشیمان ہونا : اس دن کا پچھتاوا کرنا : اس وقت کا افسوس کرنا ۔

Rue-raddy : (n) کسی چیز کو کھینچنے کے لئے رسی جو کاندھے پر سے ہو کر کمر میں باندھی جائے ۔

Rueful : (a) تاسف آور : غمگین : غمناک : اندوہناک : اندوہ آور : محزوں : مایۂ پشیمانی : موجب غم واندوہ : غم آگیں : (مزاج کے موقع پر) رونی : بسورتی ہوئی (صورت وغیرہ) : تیر و تار : سنسان : اداس : مغموم : بے چین : ملول ۔

Knight of the rueful countenance : رونی صورت کا سورما (Den Quinote) ۔

Ruefuly : (adv.) افسوس کے ساتھ : غمگین طور پر : تاسف آور انداز میں : محزونیت کے ساتھ ۔

Ruefulness : (n) پشیمانی : تاسف : اداسی : غمگینی ۔

Ruelle : (n) [Fr. dim of 'Rue'.] (۱) دیوار اور بستر کے درمیان کا فاصلہ ۔ (۲) کمرہ جہاں فیشن پرست عورتیں سترھویں، اٹھارھویں صدی عیسوی میں (خصوصاً فرانس میں)صبح کے وقت بااعزاز افراد کا استقبال کرتی تھیں ۔ (۳) اس قسم کا استقبال ۔ (۴) تنگ گلی یا راستہ۔

Rufescence : (n) سرخی مائل ہونے کی حالت ۔

Rufescent : (a) [L. 'Rulescent'.] (حیوانیات ، نباتیات) سرخی مائل ۔

Rufescent : (n) حنائی رنگ ۔

Ruff : (n) [Perh. f. 'Rough'.] ایک قسم کی دریائی مچھلی جس کے کھپرے کانٹے دار ہوتے ہیں ۔

Ruff : (n) [Perh Subst. use of 'Rough'.] (۱) چنٹ دار یا جھالردار

Ruffianly : (a) شریرانہ : جابرانہ : بد معاش : با تندی : بد معاش صفت ۔

Ruffle : (n) [f. 'Ruffle(v)'.] دیکھو Ruff (n)

Ruffle : (n) [Origin obsc.] (۱) دنگا فساد : لوٹ مار : ہنگامہ : فساد : بلوہ : لڑائی : جھگڑا : جدال : قیل و قال : مناقشہ : حجت ۔ (۲) سبب ہنگامہ : خلل : بغاوت : بے قراری ۔

Ruffle : (n) [f. 'Ruff (n)'.] (فوج) طبل کی گونج دار آواز ۔

Ruffle : (v) ڈھول پیٹنا : طبل پر چوٹ مارنا : طبل بجانا ۔

Ruffle : (v) [Origin obsc.] (۱) ہمواری کو ختم کرنا : نا ہموار بنانا : سکون کو ختم کرنا : ژو لیدہ کرنا ۔ (۲) (چھیڑ کر) بے ترتیب کر دینا : پریشان کر دینا یا ہو جانا (پروں یا بالوں کا) ۔ (۳) لہریں پیدا کرنا : تموج پیدا کرنا یا ہونا (سطح آب کا) ۔ (۴) سکون میں خلل ڈالنا یا پڑنا : برہم کرنا یا ہونا (مزاج کا) ۔ (۵) بل یا شکن ڈالنا یا پڑنا (ابرو پر)۔ (٦) اکڑنا : اینٹھنا : جھگڑالوپن کی باتیں کرنا : سخت کرنا یا ہونا : اکڑ جانا : کڑا کرنا (پرندوں کے بالوں کا) ۔ (۷) پانی پر ہلکی ہلکی موجوں کا اٹھنا ۔ (۸) کھردرا کرنا یا ہونا : نا ہموار کرنا یا ہونا ۔ (۹) دق کرنا : بر ہم کرنا : پریشان کرنا : غصہ دلانا : بر افروختہ کرنا ۔ (۱۰) جلدی سے کتاب کا ورق الٹنا : انگلیوں سے تاش کے پتوں کا کھسک جانا ۔ (۱۱) غصہ سے جنبش کرنا : غصے سے ہلنا ۔ (۱۲) حیران کرنا : گمراہ کرنا : بھٹکانا : الجھاؤ میں ڈالنا (شخص کو) ۔ (۱۳) بے ڈھنگے طور پر انبار لگانا : بھرمار کرنا : لپیٹنا: ملفوف کرنا : موڑنا ۔

Ruffle : (v) [Origin obsc.] (ہوابازی) متلاطم ہونا : پر شور ہونا: درہم برہم ہونا : ہنگامہ یا طوفان برپا کرنا ۔

Ruffled : (a) طوق دار (پرند) : کنٹھی دار (پرند) ۔

Ruffler : (n) سینے کی مشین میں ایک آلہ جس سے چنٹ ڈالی جاتی ہے۔

Ruffler : (n) شیخی باز : جھگڑالو : اکڑ باز ۔

Rufi- : [Comb. form of L. 'Rufus'.] سابقہ بمعنی "قرمز" : "سرخ" ۔

Rufo- : سابقہ بمعنی "مائل بہ قرمز" : "مائل بہ سرخ" ۔

Rufous : (a) [f. L. 'Rufus.'] بادامی سرخ : گلگوں : سرخی مائل : بادامی ۔

Rufter-hood : (n) [Origin unkn.] نئے پکڑے ہوئے شاہین کو اڑھانے والی ٹوپی ۔

گلوبند (جو سولھویں صدی عیسوی میں پہنا جاتا تھا) ۔ (۲) (پرندوں یا چوپایوں کے گلے میں پروں یا بالوں کا) کنٹھا: حلقہ : طوق ۔ (۳) ایک قسم کا پالتو کبوتر : طوق دار کبوتر : یلوۂ طوق دار ۔ (۴) حلقہ مانند دائرہ وار چیز ۔

Ruff : (n) [It. 'Ronfa'.] تاش میں رنگ بنانے کا عمل یا رنگ مارنے کا عمل خصوصاً Whist میں : کھیل میں وہ موقع جب دونوں ساتھی مختلف رنگوں پر ترپ لگائیں ۔

Ruff : (v) تاش میں رنگ بنانا یا مارنا : ترپ لگانا ۔

Ruff : (n) [Perh. f. 'Ruff(n)'.] ایک قسم کا پرند (نر) جسے جفتی کے زمانے میں کنٹھ اور کانوں پر پروں کے گچھے نکل آتے ہیں ۔

Ruff : (n) [Perh. imitative.] (۱) بے ترتیبی : افرا تفری : ابتری : انتشار: اضطراب: خلل اندازی: اشتعال: کھلبلی : برہمی۔ (۲) ایذا : تکلیف : پریشانی : بد مزگی : ناگواری : بیزاری : کوفت : پریشانی کی حالت ۔ (۳) ہمواری میں تبدیلی : سکون میں خلل : نا ہموارئ سطح ۔ (۴) ترپ لگانے کا عمل ۔ (۵) فیتے کا ٹکڑا : چین : جھالر : چنٹ ۔ (٦)پرندوں کا کنٹھا: کنٹھ دار چیز : طوق (پرندوں کا)۔ (۷) مزاحمت : آشفتگی : التہاب ۔

Ruff : (v) (۱) (اسکاچستان) ڈھول پیٹنا : طبل کی زور دار آواز ہونا ۔ (۲) طوق پہنے ہوئے : کنٹھ دار : (پرند)طوق دار ۔

Ruffed : (a) (۱) دیکھو Ruffled ۔ (۲) طوق پہنے ہوئے : کنٹھی دار: (پرند) طوق دار ۔

Ruffed grouse : (n) کبک : تیتر ۔

Ruffian : (n) [OFr. 'Rufien'.] اوباش : برزہ : لوطی : بد معاش : شہدا : گنڈا : ناشائستہ آدمی : غیر مہذب شخص ۔

Ruffian : (a) بدمعاش صفت : اوباش صفت : بد اخلاق : حیوان صفت : وحشی : ظالم : شہوانی : لوطی منش ۔

Ruffian : (v) ہنگامہ یا طوفان برپا کرنا : شہداپن کرنا : برزگی کرنا : وحشی گیری کرنا : خشمگیں ہونا : لواطت کرنا ۔

Ruffian-like : (a) شہدا صفت : بدمعاش جیسا : حیوان صفت : وحشی جیسا : شریر جیسا ۔

Ruffianage : (n) بدمعاشی : شہداپن : گنڈاپن : وحشی گیری ۔

Ruffianism : (n) دیکھو Ruffianage

Rug : (n) [Perh. of Scand. origin.] (۱) موٹا نرم بالوں کا کمبل : قالیچہ : قالی : کمبل ۔ (۲) مستطیل چٹائی : عموماً جھاڑی دار شے : نا ہموار چیز ۔ (۳) پا انداز : نمدا ۔

Rug : (v) [Prob. of Scand Origin.] زبردستی کھینچ لینا : بہ زور لے بھاگنا : جھٹکا دے کر کھینچنا : پھاڑ دینا ۔

Ruga : (n) [L.] (۱) (طب) شکن غشا مخاطی : روگا ۔ (۲)(نباتیات ، حیوانیات) جھری : پیچ و خم : شکن ۔

Rugate : (a) شکن آلود : پیچ و خم والا : جھری دار ۔

Rugbeian : (n) رگبی اسکول کا رکن ۔

Rugbeian : (a) رگبی اسکول کا ۔

Rugby : (n) ایک اسکول کا نام : رگبی ۔

Rugby football : (n) ایک قسم کا فٹ بال کا کھیل جس میں کھلاڑی ہاتھ کو استعمال کر سکتا ہے اور اس آدمی کو پکڑ بھی سکتا ہے جو گیند لے جا رہا ہو ۔

Rugby league : (n) رگبی فٹ بال لیگ (جس میں تیرہ آدمی کھیلتے ہیں) ۔

Rugby union : (n) (۱) رگبی یونین ۔ (۲) ان کلبوں کی انجمن جن میں رگبی فٹ بال کے قواعد رائج ہیں ۔ (۳) رگبی فٹ بال کا کھیل جس میں پندرہ آدمی شریک ہوتے ہیں ۔

Rugged : (a) [Prob of Scand Origin.] (۱) ناہموار : کھردرا : کھر کھرا : اونچا نیچا : پست و بلند : سنگلاخ : پتھریلا : خشونت آمیز ۔ (۲) نا ملائم : ان گھڑ : نا تراش : شکن آلود : جھری دار : چیں بہ جبیں ۔ (۳) تند : سخت : کرخت : درشت ۔ (۴) کھرا : کٹر ۔ (۵) کٹھن : مصیبت کا : درشت : ترش ۔ (۶) (موسمیات) طوفانی : طوفان خیز : (نباتیات) پتھر دار ۔ (۷) تنو مند : نا منظم : نا مرتب : نا ہموار : کثیف ۔ (۸) وحشی : بے تمدن : غیر مہذب : کج خلق : تند خو : غیر شریف : تیز : تند : عبوس ۔ (۹)(صدا) گوش خراش ۔ (۱۰) (امریکا) مضبوط : سخت : قوی : موٹا تازہ : طاقت ور : چاق چوبند : ہٹا کٹا ۔

Rugged : (adv.) نا ہمواری سے : ان گھڑ طریقے سے : سختی سے : کھرے پن سے : خشونت آمیز طور پر ۔

Rugged features : (n) نا ہموار چہرہ : بھونڈا نقشہ ۔

Ruggedly : (adv.) دیکھو Rugged

Ruggedness : (n) نا ہمواری : ان گھڑپن : سختی : کھڑاپن : کٹھن ہونا : خشونت آمیزی ۔

Rugger : (n) [Orig. University slang.] دیکھو Rugby footbal

Rugose : (a) [L. 'Rugosus'. , f. 'Ruga'.] شکن دار : چین دار : سلوٹ دار : پر شکن ۔

Rugosely : (adv.) پر شکن طور پر : سلوٹ کے ساتھ ۔

Rugosity : (n) [L.'Rugositas'.] خوردگی : شکن : سلوٹ دار ہونا ۔

Rugous : (a) سلوٹ دار : پر شکن ۔

Rugulose : (a) [dim. of L. 'Ruga+ -ose'.] (تشریح ، نباتیات) معمولی شکن والا سلوٹیا ۔

Ruhmkorff coil : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) امالی لچھا : ایک قسم کا امالی لچھا یعنی وہ آلہ جس میں امالے (Induction) کے ذریعہ برقی رو پیدا کی جاتی ہے ۔

Ruin : (n) [late ME. 'Ruyne'.] (۱) ویرانی : مسماری : پامالی : بربادی : تباہی : زوال : سقوط : فنا ۔ (۲) (جمع) کھنڈر : خرابہ : ویرانہ : مخروبہ : خرابی خانہ : برباد عمارت ۔ (۳)(مجازاً)وہ شخص جو برباد ہو گیا ہو: ویران حال: برباد حال : زخمی ۔ (۴) باعث بربادی : وجۂ زوال: حالت فساد: سماج کا زوال: زوال سوسائٹی ۔ (۵)صدمہ: خرابی : فرو ریزی : انحطاط : ویرانی : انہدام ۔ (۶)عورت کی بے عزتی : عورت کی ذلت : پستی زن ۔ (۷) کسی چیز کی مکمل تباہی : انہدام ۔ (۸) غارت : تاراج : تباہی ۔ (۹) (عام) خراب قسم کی جن شراب ۔

Blue ruin : خراب قسم کی جن شراب ۔

Rack and ruin : دیکھو Rack (n)

The ruins of my hopes : میری امیدوں کا خون : امیدوں پر پانی پھرنا ۔

The ruins of Rome : قدیم روما کے باقیات : رومی شہنشاہی طریق کے آثار ۔

To bring to ruin : برباد کرنا : تباہ کر دینا ۔

Ruin : (v) [Fr. 'Ruiner'.] (۱) اجاڑنا : پامال کرنا : ویران کرنا : تباہ کرنا : زندگی برباد کرنا ۔ (۲) (شعر) گر پڑنا (چھت وغیرہ کا) ۔ (۳) محروم کرنا : نقصان پہنچانا : ارث سے محروم کرنا ۔ (۴) برباد کرنا (سلطنت) : تہ و بالا کر

دینا : زیر و زبر کرنا ۔ (۵) ضرب لگانا ۔ (٦)معاشی بربادی کا ہونا : معاشی تباہی پیدا کرنا ۔ (۷) (عورت کو) بے عزت کرنا : بے حرمتی کرنا : رسوا کرنا : ذلیل کرنا ۔ (۸) مکمل طور پر بگاڑنا : اخلاق خراب کرنا ۔ (۹)خراب کرنا : بگاڑنا : بے لطف کر دینا : خراب ہو جانا : مکمل طور پر نقصان پہنچانا ۔ (۱۰) مصیبت میں ملوث ہونا : بد نصیبی میں مبتلا ہونا ۔ (۱۱)پورے کو ناقص بنانا : اکارت کر دینا : بیکار کر دینا : کھنڈر بنا دینا ۔ (۱۲) مکمل طور پر باطل کر دینا ۔ (۱۳)کھنڈرات میں گر پڑنا : آناً فاناً گڑ پڑنا : دفعتاً گر پڑنا : تباہی میں چلا جانا : بربادی میں پڑنا ۔ (۱۴) فنا ہونا : زوال پذیر ہونا : نیست و نابود ہونا.

Ruinable : (a) فنا پذیر : زوال پذیر : خراب ہو جانے والا : برباد ہو جانے والا : تباہ حال ۔

Ruinate : (a) [med. L. 'Ruinatus'.] (عمارت)مسمار شدہ : تباہ شدہ: خراب : ویران : شکستہ ۔

Ruinate : (v) [Stem of med. L. 'Ruinare'.] (۱) خراب کرنا : منہدم کرنا : معدوم کرنا : مختل کرنا ۔ (۲) برباد کرنا : نیست و نابود کر دینا (سلطنت) ۔ (۳) کنگال کرنا : مفلس کرنا : غریب کرنا : قلانچ کرنا (شخص کو) ۔ (۴) بربادی تك پہنچانا ۔

Ruinated : (a) منہدم کیا ہوا : تباہ شدہ ۔

Ruination : (n) تباہی : بربادی : انہدام : ویرانی ۔

Ruiner : (n) منہدم کرنے والا : تباہ کرنے والا : برباد کرنے والا ۔

Ruinous : (a) [Fr. 'Ruieux, -euse'.] (۱) شکستہ : اجاڑ : ویران : برباد ۔ (۲) برباد کرنے والا : تباہ کن : خراب کنندہ : فنا نماں بر انداز : خانہ خراب کن ۔ (۳) زشت : فاسد : خانماں سوز : مضر : زیاں آور : مخرب ۔

Ruinously : (adv.) تباہ کن طریقے سے : ویرانی کے ساتھ : بربادی کے طور پر ۔

Ruinousness : (n) (۱) ویرانی ۔ (۲) تباہ کن ہونا ۔

Rulable : (a) (۱) قابل فرمانروائی ۔ (۲) (امریکا) (بول چال) جائز : روا : مباح : مناسب : درست : بجا ۔

Rule : (n) [OFr. 'Riule'.] (۱) قاعدہ : دستور : حکم : طریقہ : ریت : رواج : معیار : رسم ۔ (۲) حکومت : عملداری : راج : سلطنت : حکمرانی : فرمانروائی : قدرت : قانون ۔ (۳)آئین : دستور : قاعدہ : ضابطہ : قانون : دستور العمل ۔ (۴) (کلیسا) وہ ضابطہ جو راہبوں یا پادریوں کے کسی سلسلے میں رائج ہو ۔ (۵) رول : مسطر : جدول کش ۔ (٦) لوہے کی پٹیاں جس سے مطبع والے سرخیاں ، کالم وغیرہ الگ کرتے ہیں ۔ (۷) رفتار : اخلاق : روش ۔ (۸)(ریاضیات) قاعدہ : گُر : (قانون) قانون : وہ ضابطہ جو کوئی جماعت اپنی کاروائی کے لئے بنائے : قانونِ عدالت ۔ (۹) (قواعد) اصول : قواعد ۔ (۱۰)علامت : نشان راہ : خط کش ۔ (۱۱) اصول : جانچنے کا اصول : معیار (تنقید یا رائے زنی کا ) : ادراك یا شعور کا معیار ۔ (۱۲) وہ مسلمہ اصول جس سے اعمال و افعال جانچے جاتے ہیں ۔ (۱۳)مذہبی فتویٰ ۔ (۱۴) کنٹرول : گورنمنٹ : حکومت : فرمانروائی : حکمرانی : عمل داری : تسلط : قبضہ ۔ (۱۵) (شخص یا چیز کی) عمل داری : حکومت ۔ (١٦) (لمبائی ناپنے کے لئے) بڑھئی اور معمار کا ایك آلہ ۔ (۱۷) (شاعری) روشنی کی شعاع : روشنی کی کرن ۔ (۱۸) (ٹائپ) دھات کا پتلا ٹکڑا (سرخیوں، مضامین ، کالم وغیرہ کو علاحدہ کرنے کے لئے) ۔ (۱۹) کمپوز کرنے کا قاعدہ ۔

As a (or the) rule : عموماً : عام طور پر: اصولاً ۔

By rule : بندھے ٹکے قاعدے کے مطابق : لکیر کا فقیر بن کر ۔

Golden rule : زریں اصول : ارشاد مسیح (اوروں سے وہی سلوك کرو جس کی تم دوسروں سے توقع رکھتے ہو) ۔

Hard and fast rule : قاعدہ جس میں استثناء نہ ہو ۔

Joint rule : پارلیمنٹ کے دونوں ایوانوں سے منظور شدہ قانون ۔

Out of rule : بر خلاف اصول : خلاف قانون : بر عکس قاعدہ ۔

Particular rule / Rule of court : جج کا فیصلہ : قانون عدالت ۔

Standing rule : وہ ضابطہ جو کوئی جماعت اپنی کاروائی کے لئے بنائے ۔

(Standing) rule of court : عدالت کا قانون ۔

(The) exception proves the rule : دیکھو Exception

The market rules high : بازار تیز ہے ۔

The rules : (تاریخ) Fleet اور King's bench قید خانوں کے باہر محدود رقبے جن میں قیدی چند شرائط کے

**Rule of thumb : (n)** قاعدۂ تجربی : انکل پچو : وہ قاعدہ جو روزمرہ کے تجربے پر مبنی ہو ۔

**Rule of thumb : (a)** روزمرہ کے تجربے کا ۔

**Rule out of order : (v)** (۱) کسی شخص کی تجویز وغیرہ کو بخلاف قاعدہ قرار دے کر خارج کر دینا ۔ (۲) کسی سوال وغیرہ کوغیر متعلق قرار دے کر رد کر دینا ۔

**Ruleless : (a)** غیر قانونی : بغیر اصول : غیر دستور : غیر حکمرانی: غیر متواتر : بے قانون : بے نظم : بے ترتیب : بے قاعدہ ۔

**Ruler : (n)** (۱) حکمراں : فرمانروا : رئیس ۔ (۲) اکاؤنٹ بك میں سیدھا خط کھینچنے والا : خط کش : مسطر : رول : جدول کش ۔

**Parallel ruler(s) :** دیکھو Parallel

**Rules and regulation : (n)** قواعد و ضوابط ۔

**Rules of arithmetic : (n)** (ریاضیات) حساب کے قاعدے ۔

**Rules of decorum : (n)** (سماجیات) آداب معاشرت ۔

**Rulership : (n)** حکمرانی : فرمانروائی ۔

**Ruling : (n)** (۱) حکمرانی : معمول : حکم فرمائی ۔ (۲) فیصلہ : عدالتی فیصلہ ۔ (۳) (معاشیات) رائج ہونا : نفاذ ۔ (۴)ریاست : متداول : دولت : حکومت ۔

**Ruling : (a)** (۱) حکم فرما : نفوذ دار : حکمرانی کرنے والا : با اثر : سر بر آوردہ۔ (۲) عام : رائج : پھیلی ہوئی : نافذ : شائع۔ (۳) (قیمت) چالو: رائج : عام : اوسط درجے کا : معمولی: متوسط ۔

**Ruling gradient : (n)** (انجینیئرنگ) حکمی ڈھال ۔

**Ruling machine : (n)** (سروے) آلۂ تسطیر : خط کش مشین ۔

**Ruling pen : (n)** مسطار ۔

**Ruling passion : (n)** شدید دلی شوق (جس کے تقاضے سے آدمی کوئی کام کرنے پر مجبور ہوتا ھے) ۔

**Ruling prices : (n)** (معاشیات) رائج قیمتیں ۔

**Rulingly : (adv.)** حکمرانی کے طور پر ۔

مطابق رہ سکتے تھے ۔

**To run the rule over :** (۱) (بول چال) (کسی شخص کا) ڈاکٹری معائنہ کرنا ۔ (۲) اندازہ لگانا (لیاقت ، استعدد کا) ۔ (۳) جیب صاف کرنا (پاکٹ مارنا) ۔

**Rule : (v)** [OFr. 'Riuler, ruler.'] (۱) اثر رکھنا : غلبہ رکھنا : قابو میں رکھنا : کنٹرول میں رکھنا ۔ (۲) مشورے پر چلنا : پیروی کرنا : تعمیل کرنا ۔ (۳) حکومت کرنا : فرمانروائی کرنا : تسلط رکھنا : متداول ہونا : قبضہ رکھنا ۔ (۴)مسطر کرنا : سطریں کھینچنا ۔ (۵) بازار کا رخ کسی خاص سمت ہونا : (قیمت ، نرخ) عام ہونا : شائع ہونا: چالو ہونا : عام معیار کا رائج ہونا ۔ (۶) حکم دینا: فیصلہ صادر کرنا ۔ (۷) کسی پر حاکم ہونا : حکم کرنا : رہنمائی کرنا : اپنے نفس پر تسلط پانا : انتظام کرنا (چیز کا): کسی کے کنٹرول میں ہونا ۔ (۸) میانہ روی کرنا : اعتدال سے کام لینا : اعتدال پر لانا : معتدل کرنا : ہلکا کرنا : دھیما کرنا ۔ (۹) نظم و ترتیب میں لانا : تزئین کرنا ۔ (۱۰) مخصوص طریقے سے جانا : مخصوص کردار رکھنا : اصول رکھنا ۔ (۱۱) فیصلہ کرنا: تجویز سنانا : محدود کرنا : معین کرنا : تعین کرنا : طے کرنا ۔ (۱۲) فرمان جاری کرنا : ڈگری صادر کرنا : فیصلہ سنانا : تصفیہ کرنا : مقرر ، معین یا طے کر دینا ۔

**To be ruled :** ہدایت کو قبول کرنا : مشورہ مان لینا ۔

**To rule out :** سرے سے قابل غور نہ سمجھنا : خارج کر دینا: غیر متعلق یا ناجائز قرار دینا ۔

**Rule form : (n)** (سروے) مسطر نما ۔

**Rule-joint : (n)** بڑھئی کے پیمانے کے جوڑ ۔

**Rule nisi : (n)** دیکھو Nisi

**Rule of alligation : (n)** سوالات حل کرنے کا ایك حسابی طریقہ ۔

**Rule of practice : (n)** طریقۂ مشق : طریقۂ معمول ۔

**Rule of proportion : (n)** قاعدۂ تناسب : طریقۂ نسبت ۔

**Rule of the road : (n)** دیکھو Road

**Rule of three : (n)** (ریاضیات) اربعہ : اربعۂ متناسبہ : قاعدۂ اربعۂ متناسبہ ۔

**Double rule of the three :** (ریاضیات) ستّہ ۔

Rulley / Rolley : (n) ایک طرح کا بے دیوار اور بے چھت کا چوپہیا چھکڑا ۔

Ruly : (a) (۱) منظم : مہذب ۔ (۲) فرماں بردار : حکم بردار : نوکر : آڈرلی ۔ (۳) قانون پر عمل کرنے والا : دستور پر چلنے والا ۔

Rum : (n) [Perh. an abbrev. of 'Rumbullion'.] (۱) ویسٹ انڈیز اور گیانا (Guiana) میں تیار ہونے والی اسپرٹ جو گنا سے تیار کی جاتی ھے : رم : گنے کی شراب ۔ (۲)ایک مفرح عرق جو مچھلیوں کے رس اور روح شراب سے بناتے ہیں ۔

Rum : (a) [Perh. var of 'Rom'.] (عام) عجیب : انوکھا : نرالا : طرفه : بے ڈھنگا : خبطی سا : غیر معمولی ۔

Rum-hole : (n) ہوٹل میں وہ جگہ جہاں سے شراب تقسیم ہوتی ھے : بار ، ہوٹلوں ، قہوہ خانوں کا بڑا کمرہ : سیلون ۔

Rum shop : (n) شراب کی دکان : بار : سیلون ۔

Rum-tum : (n) ایک قسم کی چھوٹی کشتی جو دریائے ٹیمز کے نشیبی حصے میں چلتی ھے ۔

Rumal : (n) Romal کا متبادل ۔

Rumansch : (n) دیکھو Romansh

Rumba/ Rhumba : (n) [Amer Sp.] (۱) ایک قسم کا حبشی رقص ۔ (۲) بال روم کا رقص ۔

Rumba : (v) حبشی رقص کرنا : رمبا رقص کرنا ۔

Rumble : (n) [f. 'Rumble (v)'.] (۱)گرج : رعد : گھڑ گھڑ ۔ (۲)قراقر : گڑ گڑ ۔ (۳) گاڑی کے پہیے کا وہ حصہ جو زائد نشست کے طور یا سامان کے لئے ٹھیک کیا جائے ۔ (۴) غر غراہٹ (بولی اور زبان کے لئے استعمال ہوتا ھے) ۔ (۵) (عام) (امریکا) جماعتی لڑائی ۔ (۶) چغلی : ہم ہمہ : سرو صدا : قیل و قال ۔

Rumble : (v) [ME. 'Rumblen'.] (۱) گرجنا : کڑکنا : گھڑ گھڑ کرنا ۔ (۲) گڑ گڑانا : قراقر ہونا : غرغر کرنا ۔(۳) زیر لب کرنا: آہستہ آواز میں گفتگو کرنا : بڑ بڑانا ۔ (۴) لگاتار بڑ بڑاتے ہوئے سفر کرنا یا آگے بڑھنا ۔ (۵) چیخ مارنا : منہ سے نکالنا (گڑ گڑاہٹ ، آواز) ۔

Rumble : (v) [Origin unkn.] (۱) ظاہر کرنا : انکشاف کرنا : منکشف کرنا : فاش کرنا ۔ (۲) پیش کرنا : معلوم کرنا : دریافت کرنا : پتا لگانا : کسی بات کی تہ تک پہنچنا ۔

Rumble-rumble : (n) درہم و برہم : نا منظمی : بے ترتیبی : آشفتگی ۔

Rumble seat : (n) گاڑی کے پیچھے کی موٹر والی سیٹ (جو کھلی ہوئی ہو) ۔

Rumble-tumble : (n) (۱) نا ہموار رفتار : ہچکولوں کے ساتھ چلنا ۔ (۲) ایسی گاڑی جو کھڑ کھڑ کرے : گھڑ گھڑیا ۔

Rumbler : (n) گرجنے والا : کڑکنے والا : گڑ گڑانے والا ۔

Rumbling : (n) گڑگڑاہٹ : گرج : رعد ۔

Rumbling : (a) گرجنے والا : گرج دار : پر رعد ۔

Rumblingly : (adv.) گرج دار طور پر : گرجتے ہوئے : رعد کے ساتھ ۔

Rumbowline : (n) Rombowline کا متبادل ۔

Rumbowling : (n) [Perh. var. of 'Rombowline'.] (بحری)(عام) دیکھو Grog

Rumbustious : (a) [Alter of Robustious.] (روزمرہ) اودھم مچانے والا : شور و غل کرنے والا : بھڑ بھڑیا ۔

Rumen : (n) [L.] (حیوانیات) شکنبہ : شکمبہ : معدۂ اول : جگالی کرنے والے جانوروں کا پہلا معدہ : سیرابی ۔

Rumenitics : (n) (طب) ورم سرابی : ورم شکمہ ۔

Rumenotomy : (n) (حیوانیات) شکمبہ شگافی ۔

Rumex : (n) [L.] (نباتیات) جنس بیج بند : جنس ترشک ۔

Rumex Actus : (n) (نباتیات) بیج بند ۔

Rumgumption : (n) (۱) (نفسیات) عقل عام : عقل سلیم ۔ (۲)(اسکاچستان) روباہ صفتی : حیلہ گری : دعوائی ۔

Rumicin / -ine : (n) [f. L. 'Rumic-, Rumex'.] (کیمیا) جنس ترشک سے حاصل ہونے والا ایسڈ: کرائی سوفینک (Chry-sophanic) ایسڈ ۔

Ruminal / Rumenal : (a) شکمبہ سے متعلق ۔

Ruminant : (n) [L. 'Ruminant'.] جگالی کرنے والا جانور ۔

**Ruminant : (a)** (۱) جگالی کرنے والا (جانور) : مجتر ۔ (۲) مستغرق؛ دھیان والا : پر استغراق : تفکر پسند : جس میں غور و خوض کا مادہ ہو: دھیانی: مراقبے میں رہنے والا : متفکر: فکور ۔

**Ruminantia : (n) [L. 'Ruminari'.]** جگالی کرنے والے جانور : مجترات ۔

**Ruminate : (v) [f. L. 'Ruminat-'.]** (۱) غور و فکر کرنا : گہرے طور پر سوچنا : اندیشہ کرنا : تفکر کرنا : سوچنا : خیال کرنا (ذہن میں) ۔ (۲) جگالی کرنا : چبانا (جانور کا) : پاگر کرنا ۔ (۳) غور وخوض کرنا : محویت کے عالم میں دیکھنا : مراقبہ کرنا : خیالات میں غرق ہونا: ہر پہلو سے سوچنا ۔

**Ruminated : (a)** غور کیا ہوا : سوچا ہوا ۔

**Ruminatingly : (adv.)** غور و فکر کے ساتھ ۔

**Rumination : (n) [L. 'Ruminatio'.]** (۱) جگالی : پاگر ۔ (۲) غور و فکر : سوچ بچار : اندیشہ : تفکر : خیال ۔ (۳) (جمع) تفکرات : خیالات ۔

**Ruminative : (a)** غور وفکر کا : سوچنے والا : غور وفکر کرنے والا : مستغرق : دھیان والا ۔

**Ruminatively : (adv.)** غور وفکر کے ساتھ ۔

**Ruminator : (n)** غور کرنے والا : فکر کرنے والا : سوچ بچار کرنے والا ۔

**Rumkin : (n) [Du. 'Roemer'.]** ایک قسم کا جام ۔

**Rumkin : (n)** بے دم کا ایرانی مرغ ۔

**Rummage : (n) [Origin unkn.]** (۱) ملی جلی چیزیں : بیکار سامان : فرسودہ یا ازکار رفتہ سامان : کاٹ کباڑ : انبار میں سے نکالا ہوا سامان ۔ (۲) پوری تلاشی : تلاش (جہاز وغیرہ کی) ۔ (۳) خصوصاً جہاز وغیرہ کی مکمل تلاشی (کسٹم آفیسر کے ذریعہ) : جستجو : کاوش : تحقیق : تفتیش ۔ (۴) بے ترتیبی : برہم زنی : آشفتگی ۔

**Rummage : (v) [f. prec.]** (۱) (بحری) تلاش کرنا : تلاشی لینا : خصوصاً کسٹم آفیسر کا تلاشی لینا ۔ (۲) جیب ، مکان، کتاب (وغیرہ میں) تلاش کرنا : ڈھونڈنا : چھان مارنا ۔ (۳) (کسی چیز کے ڈھونڈنے میں کاغذات وغیرہ کو) الٹ پلٹ کرنا ۔ (۴) ڈھونڈ نکالنا : خوب جستجو کرنا : خوب تلاش کرنا : اچھی طرح سے ڈھونڈنا ۔ (۵) جانچ پڑتال کرنا : (ٹھیک سے) جانچنا : تفتیش کرنا : تلاش کرنا ۔ (۶) بے ترتیب کر دینا : غیر منظم کر دینا ۔ (۷)تلاش کر نکال لینا : شکار کر کے تالاب مچھلیوں سے خالی کر دینا ۔ (۸) (جہاز رانی) جہاز میں تلاش کرنا ۔ (۹) کسی قسم کی تفتیش و تحقیق میں لگے رہنا ۔

**Rummage goods : (n)** گودام میں پڑا ہوا بیکار سامان ۔

**Rummage sale : (n)** (۱) لاوارث چیزوں کا نیلام (گودی وغیرہ میں): گودام میں پڑا ہوا لاوارث مال کا نیلام ۔ (۲) خیراتی کام کے لئے متفرق چیزوں کا نیلام : خیراتی بازار کی ایک قسم۔

**Rummage out : (v)** ڈھونڈ نکالنا ۔

**Rummager : (n)** تفتیش کرنے والا : تلاشی لینے والا : چھان بین کرنے والا ۔

**Rummaging : (n)** (بحری) جہاز تلاشی ۔

**Rummer : (n) [Du. 'Romer'.]** بڑا گلاس ۔

**Rummily : (adv.)** عجیب و غریب طور پر ۔

**Rumminess : (n)** عجیب و غریب ہونے کی حالت ۔

**Rummy : (n) [Origin unkn.]** تاش کا ایک کھیل : رمی ۔

**Rummy : (a)** (۱) (عام یا بول چال) عجیب و غریب : خاص صفت رکھنے والا ۔ (۲) مخمور : نشے میں دھت ۔

**Rumorous : (a)** گونجنے والا ۔

**Rumour / Rumor : (n) [OFr. 'Rumor'., L. 'Rumorem'.]** (۱) افواہ : شہرت : شائعہ : خبر : آوازہ : ہم ہمہ : اڑتی سی خبر : چرچا : علم (جو بنیاد پر منحصر نہ ہو) ۔ (۲) بیان یا خبر جو مشہور ہو رہی ہو اور جس میں حقیقت کا شبہ ہو ۔

**Rumour / Rumor : (v)** (۱) افواہ پھیلانا : (فعل مجہول ) افواہ اڑنا : چرچا ہونا ۔ (۲) افواہ کے ذریعہ پھیلانا : شہرت دینا ۔ (۳) بھنبھنانے کی آواز پیدا کرنا : داد و فریاد کرنا: سرو صدا بلند کرنا ۔

**Rump : (n) [ME. 'Rumpe'.]** (۱) پچھلا حصہ (جانور یا چڑے کا): (تشریح) پٹھا: کفل : چوتڑ : سرین : (حیوانیات) دمگاہ. (۲) جماعت (خصوصاً پارلیمنٹ) کا باقی ماندہ معمولی حصہ (افراد) ۔ (۳) (تاریخ) پارلیمنٹ وغیرہ کا ایک حقیر سا حصہ جو بقیہ ارکان کے الگ ہونے کے بعد رہ

جائے ، خصوصاً انگلستان کی ۱۶۵۹ء کی دسمبر ۱۶۴۸ء سے اپریل ۱۶۵۳ء تک کی پارلیمنٹ ۔

**Rump-band : (n)** گھوڑے کی دمگاہ کے اوپر چمڑے کا تسمہ : دمچی ۔

**Rump-bone : (n)** (تشریح) عُصعص : عظم عُصعص ۔

**Rump-fed : (a)** ناز و نعمت میں پلا ہوا ۔

**Rump parliament : (n)** رمپ پارلیمنٹ Pride's Purge کے زمانے کی پارلیمنٹ (دسمبر ۱۶۴۸ء سے اپریل ۱۶۵۳ء تک ) ۔

**Rump steak : (n)** پٹھے کا گوشت کا پارچہ ۔

**Rump strap : (n)** دیکھو Rump-band

**Rumpade : (n)** شاہراہ : راہ اصلی ۔

**Rumper : (n)** (تاریخ) رمپ پارلیمنٹ کا رکن یا حامی ۔

**Rumpless : (a)** بغیر دم کا : بے دم کی (چڑیا) ۔

**Rumple : (v)** [MDU. 'Rompelen'.] (۱) شکن ڈالنا : جھری ڈالنا : سلوٹ ڈالنا : کرچ ڈالنا : چنٹیں ڈالنا ۔ (۲) (ترتیب) بگاڑ دینا : الٹ پلٹ دینا : بکھیر دینا : الجھا دینا : بے ترتیب کر دینا ۔

**Rumpled : (a)** چنٹ دار : شکن دار : سلوٹ دار ۔

**Rumpus : (n)** [Prob. fanciful.] (۱) (بول چال) غوغا : ہنگامہ : آشوب : مزاحمت : گڑ بڑ : شور و غل : لوٹ مار ۔ (۲) جھگڑا : ٹنٹا ۔

**Rumpus : (v)** ہنگامہ کرنا : شور و غل کرنا : ٹنٹا کرنا ۔

**Rumpy : (n)** جزیرۂ مَین (Isle of Man) کی بے دم کی بلی ۔

**Run : (n)** [f. Run (v) ] (۱) دوڑ : جھپٹ : دوڑنے کا عمل : حرکت : سریع ۔ (۲) (کرکٹ) رن : (بیس بال) اسکور کی اکائی : (گولف ) ضرب جس سے گیند زمین پر لڑھکتی ہے ۔ (۳) روانی (معاملات کی) رفتار : رخ : مہاجرت : باری ۔ (۴) تیزی سے گرنا : تیز حرکت کرنا : تیز رفتار ۔ (۵)(موسیقی) کئی سروں کا سرعت اور تناسب کے ساتھ یکے بعد دیگرے اس طرح ادا ہونا کہ ایک ہی سُر معلوم ہو : توڑ ۔ (۶) خط : لمبا سلسلہ : دور : ردیف : ترتیب : دستہ : لگاتار : تسلسل ۔ (۷) عام مطالبہ : وسیع مطالبہ (کسی چیز کا) ۔ (۸) عام طبقہ : اوسط درجہ : معمولی قسم ۔ (۹) تجارتی مال کی قسم ۔ (۱۰) ان جانوروں کا گلہ جو ساتھ ساتھ پیدا ہوئے ہوں یا پلے ہوں ۔ (۱۱) مچھلیوں کا جھنڈ جو حرکت میں ہو : جانوروں کے آنے جانے کا مقررہ راستہ ۔ (۱۲) مرغیوں وغیرہ کا احاطہ : گھر : جانوروں کا احاطہ ۔ (۱۳)چراگاہ : مرغزار (خاص مدت کے لئے) ۔ (۱۴) بڑی ناند (پانی جمع ہونے کے لئے) ۔ (۱۵) (بحری) جہاز کے پیندے کا ایک حصہ جو پشت جہاز کی طرف تنگ ہوتا جاتا ہے ۔ (۱۶)استعمال کی عام اجازت ۔ (۱۷)(ارضیات) ندی : (میکانیات) چکی : (بینک) یورش : دھرنا : (فوج) دھاوا ۔ (۱۸) (گھوڑا) چار نعل ۔ (۱۹) آب گذر یا قنات : جُو؛ راہ آب : چھوٹا جھرنا : چھوٹا نالا : چشمہ : کنال (خصوصاً امریکا) ۔ (۲۰) قلمرو یا حیطۂ حکومت ۔ (۲۱) دوڑنے کی قدرت : دوڑنے کی صلاحیت ۔ (۲۲)طغیان سطح آب : سمندری طوفان ۔ (۲۳) طول وتر مثلث قائم الزاویہ ۔ (۲۴) (معدنیات) رگہ : جز : سنگ معدنی ۔ (۲۵) دانہ : حُبہ ۔ (۲۶) دو بندرگاہوں کے درمیان کشتی یا جہاز کے جانے کی باری : سیاحت کی باری : تیز سفر (کسی جگہ پر مختصر طور پر ٹھہر کر) ۔ (۲۷) ریل گاڑی کا اکیلا سفر : اس طرح سفر کرنے کی دوری ۔ (۲۸) اسمگل شدہ سامان کو جہاز پر سے اتارنا ۔ (۲۹) فرار ۔ (۳۰) بالو کا گرنا : اچانک زمین پر گرنا : پھسلواں ڈھال (خصوصاً معدنیات) ۔ (۳۱) کسی چیز کی لگاتار کھینچائی ۔ (۳۲) لگاتار وقفہ : کسی حالت کی لگاتار مدت ۔ (۳۳) (اچھی یا بری ) طریق قسمت خصوصاً اتفاقی کھیل میں) ۔ (۳۴) (ارضیات ، کان کنی) طبقۂ ارض کا شگاف جس میں معدنی شے ہو ۔ (۳۵) چکی کا دونوں پاٹ و سنگ آسیا کا جوڑا (امریکا) ۔ (۳۶)سرکاری خزانہ یا بینک میں فوری ادائی پر زور ۔ (۳۷) مخصوص رنگ پر گرنے کا لگاتار موقع ۔ (۳۸)خریداروں کی بھیڑ : خریدنے والوں کا مجمع ۔ (۳۹)اسٹیج پر موجود رہنے کی مدت ۔ (۴۰) رقیق شے بنانے کی مدت یا رفتار ۔ (۴۱) کام جاری رکھنے کی مدت ۔ (۴۲) سامان کی قطار ۔ (۴۳) ڈھلان : ڈھال : اتار : نشیب ۔ (۴۴) پائپ (جس سے پانی بہتا ہو ) ۔ (۴۵)وہ مدت جس کے درمیان ڈرامائی کام اسٹیج پر ہو ۔ (۴۶)بیماری کا پھیل جانا : بیماری میں اضافہ ۔ (۴۷)دوڑنے کا عمل (خصوصاً تیز بھاگنے میں یا اڑنے میں ) ۔ (۴۸) دوڑنے کی رفتار ۔ (۴۹) دوڑنے کی طاقت، صلاحیت ۔ (۵۰) پانی ، ہوا وغیرہ کی رفتار ۔ (۵۱) نظم کی روانی : نظم کا آہنگ ۔ (۵۲) غیر مادی چیزوں کی رفتار ، طریقہ یا عمل ۔ (۵۳) کسی چیز کی رفتار ، لائن وغیرہ ۔

**A run on rubber :** ربر کی ہر طرف سے مانگ ۔

**A run on the bank :** روپیہ لینے کے لئے بینک پر لوگوں کا نرغہ ۔

A run to Paris : پیرس کا چکر ۔

At a run : دوڑتے ہوئے ۔

By the run : دوڑ کے ساتھ ۔

Cannot get the run of it : اس کی رفتار کچھ سمجھ میں نہیں آتی ۔

Common, general or ordinary run : معمولی قسم یا جماعت : اجتماعیت ۔

Had a good run : اچھا چکر رہا : اچھا سفر رہا (شکار ، جہاز یا ریل میں ) ۔

In the long run : Long دیکھو

On the run / To the run : مفرور : بھاگتا ہوا : دوڑ دھ‍ پ میں (مشغول) ۔

The common run of men : معمولی قسم کے آدمی ۔

The run of one's teeth : مفت طعام : خصوصاً کام کے عوض میں مفت کھانا ۔

To come down with a run : (عمارت ، کسی شخص ، بار پیما کے پارے یا قیمتوں کا) تیزی سے گرنا ۔

To have a run for one's money : پیسے وصول ہونا : محنت کا پھل پانا ۔

Run : (v) [ME. 'Rinne'.] (۱) دوڑنا : بھاگنا : سرعت کے ساتھ حرکت کرنا : تیز جانا : دوڑ لگانا : آزادانہ جانا :بغیر رکاوٹ کے جانا ۔ (۲) (جانور کا) سرپٹ ، بویا ، دلکی وغیرہ چلنا ۔ (۳) (کرکٹ میں) رن بنانا ۔ (۴) بھاگ جانا : رفو چکر ہو جانا : فرار ہو جانا ۔ (۵) (جانور وغیرہ کا) وحشی ہو جانا ۔ (٦) گھڑ دوڑ میں شریک ہونا (گھوڑے کا) : تیزی سے دوڑنا (گھڑ دوڑ میں) : پیچھا کرنا : دوڑ میں حصہ لینا ۔ (۷) (جہاز یا مچھلی کا) تیر کی طرح جانا : تیزی سے بھاگنا : تیزی سے تیرنا ۔ (۸) سامن مچھلی کا سمندر سے دریا میں چڑھ جانا ۔ (۹) چلنا (گاڑی کا پہیے پر) : گھومنا (دھرے پر) : آسانی سے حرکت کرنا : چکر لگانا : محور پر گھومنا : آسانی سے چلنا : (مشین وغیرہ کا) لگاتار چلنا ۔ (۱۰) کام کرنا : چلنا : چالو ہونا ۔ (۱۱) گاڑی ، کشتی وغیرہ کا (دو مقاموں کے درمیان) چلنا : آنا جانا : آسانی سے چلنا (کشتی) ۔ (۱۲) (خبر ، آگ ، جوش وغیرہ کا) پھیلنا : کنارے پر چلنا (کشتی) ۔ (۱۳) (رنگ کا کپڑے پر) پھیلنا: (پودوں کا) چڑھنا : بیل چڑھنا ۔ (۱۴) سرسری طور سے گزرنا : کسی جگہ کو دیکھنے کے لئے جانا : مختصر لمحے کا سفر کرنا : معائنہ کرنا ۔ (۱۵) بہنا : جاری ہونا (سیال شے کا) بہنا ۔ (۱٦) (ناك) بہنا : (زخم) بہنا ۔ (۱۷) سلسلہ پہنچنا (کسی مقام تك) : مسلسل چلا جانا (کسی چیز کا دور تك) ۔ (۱۸) حرکت کرنا : چلنا : واقع ہونا (کسی خاص ترتیب سے) : حرکت میں لانا : بڑھنا (کسی سمت) : مائل ہونا : (بہت سی چیزوں کی ایك) عام حالت ہونا : ایك نقطہ سے دوسرے نقطہ کی طرف جلدی بڑھنا : اوسط قیمت یا نرخ ہونا ۔ (۱۹) متواتر ہونا : مسلسل ہونا ۔ (۲۰)پیچھا کرنا : تعاقب کرنا : کسی پر حملہ کرنا ۔ (۲۱) طے کرنا (راستہ ، ساخت) : مسافرت کرنا : جلو میں چلنا ۔ (۲۲)گذر جانا : عبور کر جانا : آزادانہ چلنا : آزادانہ گزرنا ۔ (۲۳) پھرنا : گشت لگانا : گھومنا ۔ (۲۴)برداشت کرنا : خطرہ (وغیرہ) اٹھانا ۔ (۲۵) (کپڑے وغیرہ میں) ٹانکے لگانا ۔ (۲٦) شکار کھیلنا : شکار میں پیچھا کرنا : دوڑانا (شکار کو) : شکار کا پیچھا کرنا ۔ (۲۷) دوڑ میں مقابلہ کرنا ۔ (۲۸) دوڑنا : چلانا : انتظام کرنا : نگرانی کرنا ۔ (۲۹) مسابقت میں لڑنا : نکالنا : مسابقت میں شریك ہونا ۔ (۳۰) پہنچنا : امتداد دینا ۔ (۳۱) (پانی کا) طغیاں کرنا : اٹھنا : صعود کرنا : چڑھنا ۔ (۳۲) ناپنا۔ (۳۳) جاری ہونا : زیادہ ہونا : توسیع پیدا کرنا : بڑا ہونا ۔ (۳۴) قابل برداشت ہونا ۔ (۳۵) (خاص عبارت کا) بیان ہونا : معروف ہونا : مشہور ہونا ۔ (۳٦) راہ راست سے منحرف ہونا : بے راہ ہونا ۔ (۳۷) (موسیقی) زور دار آواز سے پڑھنا ۔ (۳۸) مقابلہ میں شریك ہونا ۔ (۳۹) تصفیہ کرنا : نشان دینا : اشارہ کرنا ۔ (۴۰) تجربہ کرنا : غور و فکر کرنا ۔ (۴۱) کسی سے رقابت کرنا ۔ (۴۲) جلدی کرنا : ہوشیار ہونا : تیز ہونا ۔ (۴۳)رہنمائی کے لئے جانا (کسی شخص کے پاس) : مدد کے لئے جانا ۔ (۴۴) تیزی سے کنارہ کشی اختیار کر لینا: ہٹ جانا۔ (۴۵) تیز پرواز کرنا : فرار ہونا : خفیہ طور پر چل دینا ۔ (۴٦) (عہدہ ، نشست وغیرہ کے لئے) مقابلہ کرنا ۔ (۴۷) سمندر سے گزرنا : سمندر طے کرنا : ہجرت کرنا : نقل مکان کرنا : ایك شہر چھوڑ کر دوسرے شہر جانا۔ (۴۸) (آواز کا) تیزی سے پھیل جانا ۔ (۴۹)(خیال کا) اچانك گذرنا : دماغ میں آنا ۔ (۵۰)(آنکھ) چمکنا : سرسری نظر ڈالنا : تیزی سے دیکھنا : (تیز شخص کا) اچٹتی ہوئی نظر ڈالنا ۔ (۵۱) گذشتہ زمانے پر نظر ڈالنا: واقعات پر تبصرہ کرنا ۔ (۵۲) (اوزار ، ہتھیار کا) خاص نقطے سے گزرنا ۔ (۵۳) (زبان) آزادی سے چلنا ۔ (۵۴) (گیند) سطح پر لڑھکنا : آگے بڑھنا : گیند کو لڑھکانا ۔ (۵۵) (خیالات وغیرہ کا) دماغ میں گردش کرنا : ذہن میں آنا : یاد آنا ۔ (۵٦) (دودھ کا) جمنا : جمانا : دہی جمنا ۔ (۵۷) متحد ہونا : مل جانا (خصوصاً نمی میں) ۔ (۵۸) (سمندر ، طوفان کا) زور سے بہنا : زور سے اٹھنا : جوار بھاٹا ہونا ۔ (۵۹) (بالو

وغیرہ کا) ایک ڈبے سے دوسرے ڈبے میں جانا ۔ (۶۰)(کشتی وغیرہ) اوپر سے بہنا ؛ ٹپکنا ؛ سوراخ ہونا. (۶۱) لگاتار رہنا ؛ آخر تک رہنا ۔ (۶۲) (روپیہ) نوٹ رکھنا ؛ چالو ہونا ؛ چلنا ۔ (۶۳) (درخواست ، اشتہار وغیرہ) جاری کرنا ؛ قانونی راستہ رکھنا ؛ اثر رکھنا ؛ اثر ڈالنا ؛ عمل در آمد ہونا ۔ (۶۴) (ادائیگی ، پریکٹس وغیرہ) چالو ہونا ؛ عام ہونا ؛ رائج ہونا ۔ (۶۵) لگاتار ہونا ؛ مسلسل ہونا ۔ (۶۶) (صفات) مستقل مزاج ہونا ؛ ثابت قدم ہونا ۔ (۶۷) بڑھانا ؛ حد سے زیادہ پھیلانا ؛ مبالغہ کرنا ۔ (۶۸) (قانون) (یادداشت) یادداشت کو لوٹانا ؛ یاد کرنا ؛ ماضی کے ایام میں پلٹنا ۔ (۶۹) (ریت گھڑی کا) بالو کا ایک خانے سے دوسرے خانے میں گرنا یا جانے دینا ۔ (۷۰) (وقت ، مدت) اختتام پذیر ہونا ؛ مکمل ہونا؛ گذر جانا ؛ گذرنا ۔ (۷۱) کسی خاص حالت میں گذرنا ؛ مخصوص انداز میں اظہار ہونا ۔ (۷۲) بنایا جانا ۔ (۷۳) مخصوص کردار ، صفت رکھنا ؛ مخصوص قیمت کا ہونا ؛ مناسب شکل میں ہونا ؛ معمولی مقدار میں ہونا ۔ (۷۴)(کروکٹ، Croquet) گول آہنی یا چوبی حلقے سے کھیلنا ۔ (۷۵)(کسی جگہ ، ملک سے) بھاگ جانا ؛ (جہاز سے) سکونت چھوڑ دینا ۔ (۷۶) اپنے آپ کو ظاہر کرنا ؛ نمائش کرنا ۔ (۷۷) اپنے آپ کو ڈالنا (خطرے میں) ؛ مقابلہ کرنا ۔ (۷۸) کسی قدر تیزی سے سینا ۔ (۷۹)(گھوڑے کو) تیز دوڑنے پر مجبور کرنا ؛ (گھڑ دوڑ میں) (گھوڑے کو) شریک کرنا ۔ (۸۰) (مجازاً) ایک شخص کو دوسرے سے لڑانا ۔ (۸۱) (مویشی ، بھیڑ وغیرہ) چرانا ؛ گلہ بانی کرنا۔ (۸۲) (کسی جگہ ، مقام سے) دور ہٹا دینا (چیز یا شخص کو) ۔ (۸۳) (کشتی ، ناؤ) تیز چلنے کے لئے بروئے کار لانا ۔ (۸۴) ممنوع اشیاء (اسمگل شدہ) کو اتارنا ۔ (۸۵) جنگ کے زمانے میں بغیر فوجی دستہ کے جہاز کا چلنا ۔ (۸۶) جلدی سے کسی چیز کا پانا ۔ (۸۷) کچل دینا ؛ خصوصاً (کسی کے سر کو) کسی چیز سے ٹکرا دینا ۔ (۸۸) چلانا (گاڑی) ؛ کسی چیز کے ذریعہ چلانا (گاڑی) ۔ (۸۹) وار کرنا (ہتھیار وغیرہ سے) ؛ چبھونا ؛ زخمی کرنا ؛ بھونکنا (شخص کو چھرا وغیرہ)۔ (۹۰) تیزی سے پھینکنا ؛ خصوصاً بولنگ میں ۔ (۹۱) ادا کرنے سے قبل کچھ لمحے کے لئے (بل ، اکاؤنٹس وغیرہ کو) جمع کرنے کی اجازت دینا ۔ (۹۲) (تجارت وغیرہ میں) رہنمائی کرنا ؛ دیکھ بھال کرنا۔ (۹۳) ( سماج ، معاشرہ میں) کسی شخص کو متعارف کرنا ؛ سوسائٹی میں داخل کرنا ؛ مجلسی زندگی میں شریک کرنا ۔ (۹۴) امیدوار کے طور پر تیار کرنا ؛ امیدوار کے طور پر پیش کرنا ۔ (۹۵) (امریکا، آسٹریلیا) چھیڑنا ؛ چھیڑ خوانی کرنا ؛ تنگ کرنا ؛ پریشان کرنا ؛ دق کرنا ۔ (۹۶) درپے رہنا (شخص کے) ؛ لگے رہنا ؛ مقدمہ دائر کرنا ۔ (۹۷) سطح پر نشان لگانا ؛ (لائن) کھینچنا ؛ خط متوازی کھینچنا ۔ (۹۸) (جگہ کو) پلاسٹر سے چھپا دینا ؛ پلاسٹر کرنا ؛ (کنگنی ) بنانا ۔ (۹۹) نکالنا ؛ خارج کرنا (شراب کی خاص قسم) ۔ (۱۰۰) متحد ہونا ؛ ایک ہو نا ؛ جماعت بنانا ۔ (۱۰۱)(خاص شکل میں) بدل دینا ؛ تبدیل کر دینا ۔ (۱۰۲) کچی دھات کو پگھلاکر چھڑ وغیرہ بنانا ؛ دھات کو ڈھالنا ؛ ڈھلی ہوئی دھات سے بھرنا ۔

Also ran : ایسے گھوڑے کے متعلق کہا جاتا ہے جو گھڑ دوڑ میں پہلے تین مقاموں سے کوئی مقام نہ حاصل کر سکا ہو ؛ جو جیت نہ سکا ہو ۔

Candle runs : موم بتی میں نالیاں سی بن گئی ہیں اور وہ تیزی سے پگھل رہی ہیں ۔

Contract runs for seven years : معاہدہ سات سال تک نافذ یا قائم رہے گا ۔

Courage runs in the family : بہادری خاندان میں چلی آتی ہے ۔

Eyes run : آنکھ سے آنسو بہہ رہے ہیں ۔

Feeling ran high : جوش بہت بڑھ گیا ۔

Fountain run wine : فواروں سے شراب نکلتی ہے ۔

He who may run read : (سہل اور قابل فہم تحریر ، تقریر وغیرہ کی تعریف میں کہتے ہیں) راہ چلتا بھی سمجھ سکتا ہے ۔

How your tongue runs : کیسی قینچی کی طرح زبان چلتی ہے ؛ کتنا بکتے ہو ۔

One's blood runs cold : رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں ۔

Our pears run big this year : اس سال ہماری ناشپاتیاں عام طور پر بڑی ہیں ۔

Place where writs do not run : وہ مقام جہاں احکام نافذ نہیں یا جہاں ان کی تعمیل نہیں ہوتی ۔

Play ran 100 nights : تماشا ایک سو رات چلتا رہا ۔

That he who runs may read : (آسان تحریر و تقریر) راستہ چلنے والا بھی سمجھ سکتا ہے ۔

To run a muck : دیکھو Amuck

To run a risk : دیکھو Risk (v)

چھا جانا۔

Run : (a) [f. 'Run (v)'.] (۱) (سیال شے) : جو ٹپکنے لگے : ٹپکنے والی (سیال شے)۔ (۲) (بحری) وہ جو تباہ ہو گیا ہو: برباد شدہ ۔ (۳) (مچھلی) سمندر سے دریا میں آنے والی ۔ (۴) (معدنیات) (کوئلہ) نرم : ملائم : رال دار : نفط دار۔ (۵)(بول چال)(دودھ) جما ہوا۔ (۶)(سامان) اسمگل کیا ہوا : درآمد شدہ : باہر سے لایا ہوا ۔ (۷)نکالا ہوا (مکھن)۔ (۸)(لوہا) ڈھالا ہوا۔ (۹) لگاتار: مسلسل : متواتر۔

Run-about / Runabout : (n) (۱) آوارہ گرد : ادھر ادھر مارا پھرنے والا : (بول چال) پھیری والا : بساطی۔ (۲) گھومنے والا ۔ (۳) (آسٹریلیا) (جمع) وہ جانور جسے اپنی خواہش کے مطابق چرنے کے لئے چھوڑ دیا گیا ہو ۔ (۴)چھوٹی ہلکی گھوڑا گاڑی یا ہلکی موٹر کار۔

Run about : (v) دوڑ دھوپ کرنا : ادھر ادھر دوڑتے پھرنا (بچوں کا) : آزادی سے کھیلنا کودنا۔

Run across : (v) اتفاقاً ملاقات ہونا : اتفاقاً مل جانا : مڈبھیڑ ہونا : ملاقات ہو جانا۔

Run after : (v) (۱) تحقیق کرنا : (کسی کام میں) دن رات مشغول رہنا : ڈھونڈنا۔ (۲) (دوستی یا محبت جتانے کے لئے) پیچھے پیچھے پھرنا : پیچھا کرنا : تعاقب کرنا ۔ (۳) (کسی کی) محبت کی آرزو میں رہنا۔ (۴) ساتھی تلاش کرنا ۔

Run against : (v) (۱) عمل کرنا : عمل در آمد ہونا : اثر ڈالنا۔ (۲) مڈ بھیڑ ہونا : اچانک مقابلہ کرنا : اچانک مقابلے میں آنا۔

Run agate : (n) (۱) مفرور : بھاگنے والا : فراری ۔ (۲) سریع الزوال ۔ (۳) ادھر ادھر مارا مارا پھرنے والا : مٹر گشت ۔

Run along : (v) دوڑنا : تیزی سے جانا۔

Run a scent : (v) بو پر جلنا : بو کے ذریعہ سے پیچھا کرنا۔

Run at : (v) بڑھ کر حملہ کرنا۔

Run at check : (v) (شکاری کتے کا) شکار کے پیچھے دوڑنا ۔

Run a temperature : (v) بخار میں مبتلا ہونا : بخار کا ہونا۔

Run away : (n) (۱) فراری شخص : مفرور شخص : بھاگنے والا ۔ (۲) گھوڑا جو سواری کو گرا دے ۔ (۳) بھاگنا : بھاگ جانا ، خصوصاً عورت کا آشنا کے ساتھ : رو پوش ہو جانے والا ۔

To run (a thing) fine : آخری وقت پر اٹھا رکھنا : آخری لمحے تک چھوڑ دینا ۔

To run back over the past : پچھلے واقعات پر سرسری نظر ڈالنا۔

To run cart into wall : گاڑی لے جا کر دیوار سے ٹکرا دینا ۔

To run dry : (۱) بہتے بہتے رک جانا : خشک ہو جانا : (حوض کا پانی وغیرہ) ختم ہو جانا ۔ (۲) (مجازاً) تھک جانا : کام کے لائق نہ رہنا : مضمحل ہو جانا ۔

To run foul of : ٹکرانا : متصادم ہونا : ٹکر کھانا (جہاز کا ایک دوسرے سے) ۔

To run for it : فرار ہونا : کسی جگہ سے بھاگنا۔

To run high : دیکھو High

To run it/ -a voyage : جنگ کے زمانے میں بغیر فوجی دستے یا سامان رسد کے سفر کرنا (جہاز کا) ۔

To run low : ناکافی ہونا : کم ہونا : کمی پڑ جانا : کم پڑ جانا ۔

To run mountain(s) high : دیکھو Mountain

To run short : (۱)چھوٹا : کوتاہ ۔ (۲) مختصر ۔ (۳) پست قامت : کوتاہ قد : ٹھگنا ۔ (۴) تھوڑا : کم (مکان و زمان) ۔ (۵) کم : قلیل : حقیر ۔ (۶) ناکافی : غیر مکتفی: ناقص: نا مکمل ۔ (۷) (آواز ، حرف) خفیف ۔ (۸) (عروض ، صوتیات) قصیر : جس پر زور نہ دیا جائے۔ (۹) بھر بھرا: خستہ : کرکرا (بسکٹ ، مٹی وغیرہ)۔ (۱۰) (راس المال، حصص ، فصل وغیرہ) فروخت شدہ یا معرض فروخت میں جبکہ مقدار بائع کے ہاتھ میں نہیں ہے اور یہ توقع رکھتا ہے کہ دیتے وقت کمی پوری کر لے گا ۔ (۱۱)(مجازاً) کم رس ۔ (۱۲) (خیالات وغیرہ) محدود ۔ (۱۳) (سمندر وغیرہ) متلاطم ۔ (۱۴) مختصر اور جامع : موجز ۔ (۱۵)نشانے تک نہ پہنچنے والا ۔

To run the (or a) blockade : دیکھو Blockade

To run the gauntlet : دیکھو Gauntlet

To run the line(s) : حد متعین کرنا : محدود کر دینا ۔

To run the show : (عام) کسی معاملے میں حاوی ہونا :

Run away : (a) (۱) (شخص) گریزاں : فراری : بھاگ جانے والا ۔ (۲) عورت کا آشنا کے ساتھ بھاگنے سے متعلق :رو پوش ہونے سے متعلق ۔ (۳) (گھوڑا) بچ کر نکل جانے والا : سوار کے قابو سے باہر ۔ (۴) (کھیل کود) آسانی سے جیتا ہوا : ایک طرفہ ۔ (۵) سہل الحصول ۔

Run away : (v) (۱) فرار ہو جانا : بھاگ کھڑا ہونا : بھاگ جانا : (گھوڑے کا) بھڑک کر بھاگنا ۔ (۲) (گھوڑے یا دوڑنے والے آدمی کا) دوڑ کو چھوڑ کر بھاگ جانا : میدان سے بھاگ جانا ۔ (۳) عورت کا آشنا کے ساتھ بھاگ جانا : کسی کے ساتھ بھاگ جانا (عورت کا) ۔

To run away with : (۱) لے کر بھاگنا : لے بھاگنا : لے اڑنا : اچک لے جانا ۔ (۲) (کوئی چیز) لے جانا : لے بھاگنا ۔ (۳)(کسی خیال کو) جھٹ پٹ قبول کرنا : بے سوچے سمجھے مان لینا ۔ (۴) (روپیہ وغیرہ) ہاتھ کھول کر خرچ کرنا : اڑانا : خرچ کر ڈالنا : ختم کر دینا ۔ (۵)حاصل کرنا : لے بھاگنا ۔ (۶) (گھوڑے کا سوار یا گاڑی کو) لے کر بھاگنا ۔

Run away match /-marriage : (n) فراری شادی : وہ شادی جو کسی عورت کو بھگا کر کی جائے ۔

Run away ring / -knock : (n) فراری دستک : وہ دستک جو کوئی شخص مذاق میں دے کر چل دے ۔

Run brandly : (n) برانڈی وغیرہ جو چپکے سے چنگی ادا کئے بغیر شہر میں داخل کر دی جائے ۔

Run butter : (n) دیکھو Butter (n)

Run cattle: (v) مویشی کو چرنے کے لئے چھوڑنا ۔

Run croquet-hoop : (v) Croquet کھیل میں حلقے سے گیند صاف نکال دینا ۔

Run cunning : (v) شکار پر دوڑنا ۔

Run down : (v) (۱) (گھڑی کا) مکمل طور پر بند ہو جانا ۔ (۲) (آدمی کا یا صحت کا) کمزور ہو جانا : گر جانا : پست ہو جانا ۔ (۳) گھٹانا : کم کرنا : کم ہونا : مختصر کرنا : کوتاہ کرنا ۔ (۴) ٹکرانا : ٹکر سے گرا دینا : (جہاز کا) دھنس جانا یا دھنسا دینا ۔ (۵) پیچھا کر کے آ لینا : تعاقب کرکے جا لینا ۔ (۶) ڈھونڈھ نکالنا : پتہ لگا لینا ۔ (۷)برائی کرنا : برا کہنا ۔

Run-down : (a) (۱) خستہ : ٹوٹا پھوٹا ۔ (۲)(جسمانی حالت ، صحت وغیرہ) تھکا ہوا : کمزور : دبلا ۔ (۳) بالکل بند (گھڑی) ۔

Run down : (n) (۱)(بیس بال میں) گیند پکڑنے کا عمل ۔ (۲)تفتیش : ایک ایک چیز کی تلاش : تجزیہ : رپورٹ ۔

Run down / -over / -up : (v) کہیں کچھ عرصے کے لئے جانا ۔

Run erands / Run messages : (v) پیام بر ہونا ۔

Run horse : (v) گھوڑا گھڑ دوڑ میں شریک کرنا ۔

Run in : (v) مقروض ہو جانا : قرض دار ہو جانا ۔

Run in : (v) (۱) (حریف کا) قریب آ پہنچنا : گلے پر پہنچ جانا ۔ (۲) (روز) گرفتار کر کے قید خانے میں لے جانا ۔ (۳)(امیدوار کو) منتخب کر دینا ۔ (۴) کسی کے یہاں ذرا سی دیر کے لئے جانا : تھوڑی دیر کے لئے جانا ۔ (۵)(رگبی فٹ بال) گیند کو حریفوں کے گول تک لے جانا ۔ (۶) متعین کرنا ۔

Run into : (v) (۱) لت ہو جانا : مل جانا ۔ (۲) (سزا ، مصارف وغیرہ) مورد ہونا : عائد ہونا : اپنے آپ کو ڈالنا (خطرے میں) ۔ (۳) خرچے میں پڑنا : مقروض ہونا ۔ (۴) سلسلہ جا ملنا : آگے بڑھنا : چڑھانا : بڑھ جانا ۔ (۵) ٹکرانا ۔ (۶)(کسی تعداد تک) پہنچنا : وارد ہونا ۔ (۷) نوبت پہنچنا ۔ (۸) مقابلہ کرنا : مڈبھیڑ ہونا : ملنا ۔

Run in with : (v) نزدیک آ جانا : قریب آ جانا ۔

Run mad : (v) پاگل ہو جانا : جنگلی بن جانا : وحشی ہونا : سگ گزیدگی کا جنون ہو جانا ۔

Run off : (v) (۱) بھاگ جانا : فرار اختیار کرنا : رفو چکر ہونا :عورت کا کسی کے ساتھ بھاگ جانا ۔ (۲) بہہ جانا : پانی کا بہنا ۔ (۳) گریز کرنا : ایک بات کہتے کہتے دوسری بات چھیڑ دینا ۔ (۴) قلم برداشتہ لکھنا ۔ (۵) فر فر پڑھنا ۔ (۶) کسی سیال شے کو کھینچ لینا ۔ (۷) دوڑ کا فیصلہ کرنا (ہار جیت کا) ۔ (۸) گھٹانا :کم کرنا : مختصر کرنا : تخفیف کرنا : تقلیل کرنا : کوتاہ کرنا ۔

Run of mine : (n) کان کا کوئلہ یا کان سے نکالی ہوئی دھات (بغیر چھانٹے ہوئے) ۔

Run-of-mine / Run-of-the-mine : (a) (۱) بغیر چھانٹے : غیر درجہ وار : کچا : خام : بے صاف کیا ہوا ۔ (۲) معمولی : اوسط درجے کا : نہ اچھا نہ برا : متوسط ۔

Run-of-paper : (a) اخبار میں کسی جگہ رکھا ہوا ۔

Run-of-the-mill : (n) غیر درجہ وار تیار کیا ہوا مال ۔

Run-of-the-mill : (a) معمولی ؛ اوسط درجے کا ؛ متوسط (تیار کیا ہوا مال) ۔

Run off : (n) (موسمیات) (بارش کا) بہتا پانی ؛ آب رواں ۔

Run-off : (n) دوڑ کا آخری فیصلہ ۔

Run off with : (v) لے بھاگنا ؛ چوری کرنا ؛ چرانا ؛ مکاری یا دھوکے سے کوئی چیز لے لینا ۔

Run on : (v) (گفتگو کا کسی موضوع کے) متعلق ہونا ؛ (دماغ کا کسی خیال میں) منہمک ہونا ۔

Run on : (v) (۱) (لکھنے میں حروف کا) ملا ہوا ہونا ۔ (۲) چلتے رہنا ؛ جاری رہنا ؛ دوڑتے رہنا ؛ لگاتار دوڑنا ۔ (۳) گزر جانا ؛ وقت گذارنا ۔ (۴) کترنی کی طرح زبان کا چلنا ؛ برابر بولتے جانا ؛ قینچی کی طرح زبان چلنا ۔ (۵)(جماعت) (ایک جملہ کے ختم ہونے کے بعد) اسی سطر میں دوسرا جملہ شروع کر دینا ۔ (۶) پھیلانا ؛ بڑھانا ۔ (۷) برابر یا لگاتار کہانی کہنا ۔

Run on chapters : (n) اس بات کا اشارہ کہ یہ ضروری نہیں کہ ہر نیا باب کی ابتدا نئے صفحہ پر ہو ۔

Run one hard / -close : دوڑ ، مقابلے یا قابلیت میں دوش بدوش ہونا (کسی شخص کے) ۔

Run one's head against : سر ٹکرانا ؛ سر مارنا ۔

Run on the red : جوئے کے چکر میں سرخ نمبر پر سوئی کا متواتر رکنا ۔

Run out : (v) (۱) ختم ہو جانا ؛ گذر جانا (وقت کا) ۔ (۲) برتن میں سے بہہ جانا ؛ (جہاز ، کشتی وغیرہ) ٹپکنا ؛ لیک کرنا ۔ (۳) (کرکٹ) بٹ مارنے کے لئے آگے بڑھنا ۔ (۴) (رسی کا ڈھیلا ہو کر چرخی وغیرہ سے) کھلنا یا نکلنا ۔ (۵)آگے کو نکلنا ؛ آگے بڑھنا ؛ آگے کو یا باہر کو نکالنا ؛ ڈھکیلنا ؛ نھیلنا ۔ (۶) (مقابلے میں) خاص نمبر پر آنا ؛ (کھیل کود) فیصلہ کرنا ؛ نتیجہ نکالنا ۔ (۷) انجام کو پہنچانا ؛ مقابلے یا دوڑ کو پورا کرنا ۔ (۸)(توپ وغیرہ کو) آگے بڑھا کر لانا ۔ (۹) (کرکٹ) رن آؤٹ کرنا ۔ (۱۰)دوڑ کر تھک جانا ۔ (۱۱) اپنے اختیارات کا ختم ہو جانا ؛ اپنے اسٹاک کا ختم ہو جانا ۔ (۱۲) (زراعت) کنگال کرنا ؛ مفلس کرنا ؛ کمزور کرنا (زمین) ؛ (زمین کو) سارے کا سارا کام میں لانا ۔ (۱۳) بڑھانا ؛ اضافہ کرنا ؛ پھیلانا ۔

Run out of : (v) ختم کرنا ؛ ختم ہونا (کسی شخص کے پاس کسی چیز کا) ذخیرہ ختم ہو جانا ۔

Run over : (v) (۱) غور و فکر کرنا ؛ سوچنا ۔ (۲) تبصرہ کرنا ؛ نظر ڈالنا ؛ سرسری طور پر دیکھنا ۔ (۳) سروے کرنا ؛ غور سے دیکھنا ؛ معائنہ کرنا ؛ غور سے پڑھنا ؛ نظر امعان سے دیکھنا ۔ (۴) تیزی سے پڑھنا ؛ جلدی جلدی دہرانا ؛ دوبارہ کہنا ؛ دہرانا ؛ اعادہ کرنا ۔ (۵) باجے کے پردوں کو چھیڑنا ۔ (۶) گزر جانا ؛ نکل جانا (مثلاً گاڑی کا کسی کے اوپر سے) ؛ کچل کر نکل جانا ۔ (۷) ضیافت کرنا ؛ کھانا وغیرہ کھلانا ؛ لطف اندوز ہونا ؛ خوشی منانا (ہلکے طور پر) ۔

Run over : (v) (۱) (کشتی وغیرہ) اوپر سے بہنا ۔ (۲) (سیال شے کا) چھلکنا ؛ بہہ نکلنا ۔ (۳) دہرانا ؛ پھر سے بیان کرنا ۔ (۴) نظر ڈالنا ؛ معائنہ کرنا ۔ (۵) ہلکے اور جلدی سے دوبارہ چھونا ۔ (۶) ایک دوسرے سے ٹکرانا ۔

Run proof : (a) دوڑنے کو روکنے والا ۔

Run rapids : (v) اپنی کشتی کو آبشار میں اوپر سے نیچے گرانا ۔

Run riot : (v) دیکھو Riot

Run risks : (v) دیکھو Risk

Run roper thread through : (v) رسہ یا دھاگہ سوراخ میں ڈال کر نکالنا ۔

Run sword into : (v) تلوار بھونک دینا ۔

Run the street : لاوارث بچے کی حیثیت سے مارا مارا پھرنا ۔

Run thing fine : کسی کام کے کرنے میں وقت یا خرچ کا ٹھیک ٹھیک حساب کرنا ؛ گنجائش بالکل نہ رکھنا ۔

Run through : (v) (۱) جانچنا ؛ معائنہ کرنا ۔ (۲) سرسری طور پر پڑھنا ؛ مطالعہ کرنا ۔ (۳) ایک ایک کر کے نپٹانا ۔ (۴) اڑا دینا (دولت) ؛ تیزی سے برباد کرنا ؛ ضائع کرنا ۔ (۵)سرایت کر جانا ؛ پھیل جانا ؛ گھسنا ؛ نفوذ کرنا ۔

Run through : (v) (۱) (تلوار وغیرہ) بھونکنا ؛ گھسانا ؛ ہول مارنا ۔ (۲) کاٹنا ؛ قلم زد کرنا ۔ (۳) تیزی سے پڑھنا ۔

Run to : (v) (۱) (کسی مقدار یا تعداد تک) پہنچنا ؛ نوبت پہنچنا ؛ آنا ۔ (۲) مقدرت ہونا ؛ لائق ہونا ۔ (۳) کافی ہونا ؛ کفایت کرنا ۔ (۴) ہو جانا (برباد) ؛ تباہ ہو جانا ۔ (۵)(پودے سے) کسی خاص طریقے سے نشو و نما پانا ۔ (۶) مائل ہونا ۔ (۷) (زمین کا) فطری طور پر پیدا کرنا ۔

(۸) بڑھنا : ترقی کرنا ۔

**Run to earth : (v)** (۱)جانور کا پیچھا کر کے اس کے رہنے کی جگہ میں جا کر پکڑنا ۔ (۲) (مجازاً) پتہ لگا لینا : ڈھونڈھ نکالنا ۔

**Run together : (v).** ملانا : متحد کرنا : ایک کرنا (خصوصاً رطوبت میں)۔

**Run to meet one's troubles : (phr.)** آنے والی مصیبت کا انتظار نہ کرنا بلکہ خود اس کی طرف پیش قدمی کرنا : یہ چاہنا کہ جو مصیبت آنی ہے کل کے بجائے آج آ جائے ۔

**Run up : (v)** (۱) تیزی سے بڑھنا : قیمت بڑھنا یا چڑھنا ۔ (۲) کسی مقدار یا تعداد تک پہنچنا ۔ (۳) دوڑ میں دوسرے نمبر پر آنا ۔ (۴) بڑھتا چلا جانا : جمع ہوتا چلا جانا ۔ (۵)نیلام میں بولی بڑھانا ۔ (۶) قیمت یا شرح بڑھانا : قیمت میں اضافہ کرنا ۔ (۷) (دیوار وغیرہ) کھڑی کر دینا (بہت اونچی یا جلدی جلدی) ۔ (۸) جوڑنا : میزان کرنا ۔ (۹) وقت پر یاد کرنا ۔ (۱۰) (کھیل کود) دوڑ میں دوسرے نمبر پر آنا ۔ (۱۱) روپیہ بڑھا دینا : دولت جمع کرنا : دولت سمیٹنا ۔ (۱۲) کسی طرح پتہ چلانا : اندازہ کر لینا ۔ (۱۳) فائرنگ کی پوزیشن میں بندوق کو لانا ۔ (۱۴) (جلدی جلدی) سینا : سلائی کرنا : ٹانکنا ۔

**Run-up : (n)** (۱) شکاری کتوں کی دوڑ خرگوش کے پہلی بار مڑنے تک ۔ (۲) گول تک گیند کو لے جانے یا پہنچانے کا عمل ۔

**Run upon : (v)** (۱) (دماغ کا کسی خیال میں) منہمک ہونا ۔ (۲)اچانک ملاقات ہو جانا : مڈبھیڑ ہو جانا ۔ (۳) (بینک سے) اچانک روپیہ نکالنے کی خواہش ظاہر کرنا : بینک میں فوراً جمع کرنے کی خواہش ظاہر کرنا ۔ (۴) اپنے آپ کو ڈالنا (خطرے میں) ۔

**Run with : (n) [f. Run (v) .]** (۱) (امریکا) جانور (خصوصاً ہرن) یا مچھلی کے چلنے کا نشان : جانور کے جانے کا راستہ ۔ (۲) روگاہ : مجرا : راہ رو : گذر گاہ ۔ (۳) پٹری : جادہ ۔ (۴) (ہوائی جہاز) پٹڑی : رن وے : جہاز کے دوڑنے کا راستہ : ہوائی جہاز کے اترنے اور اڑنے کا راستہ ۔ (۵)سامان وغیرہ لے جانے کا مصنوعی (ڈھلوان) راستہ ۔ (۶) لیکھ : لکیر : مقررہ راستہ (جس سے کوئی چیز پھسلتی ہے) ۔ (۷) چشمہ یا جھرنے کا نالا ۔ (۸)کسرت کرنے کی جگہ ۔

**Run with : (v)** (۱) کسی کے ساتھ جانا : شریک ہونا : ساتھ جانا : ہمراہ ہونا : ہم رکاب یا ہم سفر ہونا : ایک ساتھ بڑھنا ۔ (۲) ہم آہنگ ہونا : ہم نوا ہونا : موافق یا مطابق ہونا : یکساں ہونا : میل کھانا : رضا مند ہونا : ساتھ کام کرنا : متعین الرائے ہونا : موافقت کرنا ۔

**Runch : (n) [Origin unkn.]** (۱) (اسکاچستان) رائی : خردل : جنگلی سرسوں ۔ (۲) (نباتیات) جنگلی مولی ۔

**Runcible : (a)** ایک بے معنی لفظ جسے Edward Lear نے استعمال کیا تھا ۔

**Runcible spoon : (n)** ایک قسم کی ٹنگلی ۔

**Runcinate : (a) [f. L. 'Runcina'.]** (نباتیات) آرہ نما : دندانہ دار (جس کے گوشے نیچے کی طرف مڑے ہوئے ہوں) ۔

**Runcinated : (a)** آرہ نما : دندانہ دار ۔

**Runcinato- :** جزو ترکیبی بمعنی "آرہ نما" "دندانہ دار" ۔

**Rundale : (n) [f. Run (v) + dale .]** (۱)(زمین کا مشترکہ قبضہ(جس میں ہر حصہ دار کے قبضے میں مختلف ٹکرے آئیں جو متصل نہ ہوں) ۔ (۲) اس قسم کی زمین کا حصہ ۔

**Rundle : (n) [Var. of 'Roundle'.]** (۱) دائرہ نما احاطہ : میدان ۔ (۲) (نقابت) بڑا تمغہ ۔ (۳) لکڑی کا بیلن ۔ (۴) مضبوط پہیا ۔

**Rune : (n) [ON and Icel 'Run'.]** (۱) رونی حرف : قدیم ٹیوٹانی حروف تہجی کا کوئی حرف ۔ (۲) اس قسم کا کوئی پر اسرار نشان ۔ (۳) فنستانی زبان کی نظم یا اس کا ایک ٹکڑا ۔ (۴) قدیم اسکینڈینیویائی تقویم ۔ (۵) سخن کلام: مکالمہ : زبان ۔

**Rune-staff : (n)** (۱) جادو کی لکڑی جس پر رونی حروف کھدے ہوئے ہوں ۔ (۲) رونی کلنڈر ۔ (۳) دیکھو Clog-almanac ۔

**Rune-stave : (n)** رونی حرف یا علامت ۔

**Rung : (n) [OE. 'Hrung'.]** (۱) سیڑھی کا ڈنڈا ۔ (۲) سیڑھی : پاڈدان (کرسی وغیرہ کا) ۔ (۳) (میکانیات) چوب پشت ۔ (۴)آرا (پہیے کا) ۔

**Lowest rung of Fortune's ladder / Topmost - :** اکثر مجازاً استعمال ہوتا ہے مثلاً خوش قسمتی کی آخری سیڑھی ۔

**Rung : (a)** (۱) ناک میں چھلا لگا ہوا ۔ (۲) تراشیدہ (انگوٹھی) ۔

**Runged : (a)** ڈنڈے دار : پاڈدان والا ۔

**Rungless : (a)** بے ڈنڈے کا : لمبی پاڈدان کا ۔

(۲) ناکارہ شخص ؛ ناموزوں شخص ۔

Sad ware : (n) جستے کی رکابی یا برتن ۔

Sadden : (v) (۱) غمگین ؛ افسردہ ؛آزردہ یا رنجیدہ کرنا ؛ دلگیر؛ آزردہ ؛ افسردہ یا ملول ہونا ۔ (۲) (رنگنے میں رنگ کو) کم کرنا ؛ مدھم کرنا ؛ ہلکا کرنا ۔

Saddle : (n) [OE. 'Sadol, -ul'.] (۱) کاٹھی ؛ زین ۔ (۲) زین نما شے ۔ (۳) (کان کنی ، ارضیات) نشیب (پہاڑ کا) ؛ پہاڑ کی ماہی پشت ؛ کمر کوہ ۔ (۴) (میکانیات) کرسی ؛ مسند ۔ (۵) (طباخی) بکرے کی دو جڑی ہوئی ٹانگیں (ریڑھ کی ہڈی کے ساتھ) ۔

For the saddle : گھڑ سواری کی غرض سے ۔

In the saddle : (۱) سوار ۔ (۲) (مجازاً) برسرکار ؛ صاحب اختیار و اقتدار ۔ (۳) (مجامعت میں) ہیجان شہوت کی انتہا پر ہونا ۔

To lay the saddle upon the right horse / -put-/ -set- : جس کا قصور ہو اسی کو پکڑنا ۔

Saddle : (v) (۱) زین کسنا ؛ زین لگانا ۔ (۲) بار ڈالنا ؛ ذمہ داری ڈالنا ؛ سپرد کرنا ؛ سر تھوپنا ؛ لادنا ؛ دبانا ۔ (۳) گھوڑے پر سوار ہونا ۔ (۴) بیچ سے دبانا ؛ بیچ سے موڑنا ۔ (۵)(نئے سِدھائے ہوئے گھوڑے کو) گھڑدوڑ میں شریک کرنا ۔

To saddle and bridle : قابو میں کرنا ۔

Saddle : (a) (۱)زین کا یا اس سے ملحق ۔ (۲) گھڑسواری کے لئے موزوں یا گھڑسواری کے لئے بنا ہوا ۔(۳) گھڑ سوار ۔ (۴) زین نما ۔ (۵) گھڑ سواری سے پیدا ہونے والا (جیسے کوئی مرض) ۔

Saddle back : (n) (۱) کوہانی پہاڑ ؛ کوہانی چھت ۔ (۲) بعض قسم کی مچھلیاں اور پرندے ۔ (۳) ایک قسم کا صدف جسے کھایا نہیں جاتا ھے ۔ (۴) (ارضیات) خط کوہانی ۔

Saddle back : (a) (۱) دیکھو Saddlebacked ۔ (۲) (ارضیات) کوہانی ۔

Saddle-backed : (a) (۱) کوہانی چھت والی (عمارت) ۔ (۲) (گھوڑا) جس کی پیٹھ دھنسی ہوئی ہو ۔ (۳) (سر دیوار یا چھجا) جو بیچ میں موٹا ہو ۔ (۴) کوہانی چھت والا (منار) ۔ (۵)(پرندے) جن کی پیٹھ پر زین نما نشان ہو۔

Saddle-bag : (n) (۱) خرجی ۔ (۲) عمدہ قسم کا فرش کا کپڑا ۔

Saddle-bar : (n) (کھڑکیوں میں شیشہ لگانا) دو چھوٹی افقی سلاخوں میں سے ایک جن میں جستے کی پٹیاں لگائی جاتی ہیں ۔

Saddle-bow : (n) زین کا اگلا حصہ ؛ زین کا محراب نما حصہ ۔

Saddle-cloth : (n) عرق گیر ؛ زین کے نیچے کا نمدہ ۔

Saddle-gall : (n) زخم جو گھوڑے کی پیٹھ پر زین کی رگڑ سے پیدا ہو جاتا ھے ۔

Saddle-horse : (n) زین سواری کا گھوڑا ۔

Saddle maker : (n) زین گر ؛ زین ساز ۔

Saddle-oyster : (n) بعض قسم کے صدف جو زین کی شکل کے ہوتے ہیں ۔

Saddle-pin : (n) وہ پرزہ جس کے ذریعے بائیسکل وغیرہ کا زین اس کے خانے کے اندر بٹھایا جاتا ھے ؛ زین کا پیچ ۔

Saddle-roof : (n) زین نما چھت ؛ کوہانی چھت ۔

Saddle-room : (n) زین وغیرہ رکھنے کا کمرہ ۔

Saddle-shapped : (a) (۱) زین نما ؛ زین سے مشابہ ۔ (۲) (ارضیات) کوہانی ۔

Saddle-shell : (n) دیکھو Saddle-oyster

Saddle-sore : (n) زین کی رگڑ سے پیدا شدہ زخم ۔

Saddle-tree : (n) (۱) زین کا ڈھانچا ۔ (۲) شمالی امریکا کا ایک پودا (جس کے پتے زین کی شکل کے ہوتے ہیں) ۔

Saddle-wire : (n) (تلغرافی) وہ تار جو کھمبے کے سرے پر سے جاتا ھے ۔

Saddled : (a) (۱) زین لگا ہوا ۔ (۲) (حشرات وغیرہ) جن پر زین نما نشانات ہوں ۔

Saddleless : (a) بے زین ؛ بے کاٹھی ۔

Saddlelike : (a) زین نما ؛ کاٹھی سے مشابہ ۔

Saddlenose : (n) ناک جس کے بانسا میں زخم یا بیماری کی وجہ سے گڈھا پڑ گیا ہو ۔

**Saddler : (n)** (۱) زین گر ؛ زین ساز ؛ سراج ؛ زین فروش ۔ (۲) (فوج) محافظ زین (افسر جو رسالے کے زینوں کا محافظ ہوتا ہے) ۔ (۳) زین سواری گھوڑا ۔ (۴) ایک قسم کی سیل مچھلی ۔

**Saddlery : (n)** (۱) زین سازی ؛ زین گری ؛ سراجی ۔ (۲)زین ساز ۔ (۳) وہ جگہ جہاں زین گری یا زین سازی کا کام ہوتا ہے ۔

**Sadducaic : (a)** [Gr. 'Saddoukaios'.] صدوقی سے متعلق یا ان کی صفت کا ۔

**Sadducean / -caean : (a)** صدوقی سے متعلق یا ان سے مشابہ ۔

**Sadducee : (n)** [OE. 'Sad(d)uceas'.] (۱) صدوقی ؛ حضرت عیسیٰؑ کے زمانے میں یہودیوں کا ایک فرقہ تھا جو قیامت میں روحوں کے وجود اور سنت قدیمہ کی پابندی کا قائل نہ تھا (اسی فرقے کا بانی کا نام صدوق تھا) ۔ (۲)صدوقیت کا معتقد شخص ۔

**Sadduceeism : (n)** صدوقیت کے اصول ؛ صدوقیت ۔

**Sade : (v)** [OE. 'Sadian'.] تھکنا یا تھکا دینا ۔

**Sadism : (n)** [Fr. 'Sadisme'.]: سادیت (کونٹ دی سادے سے منسوب) ایک قسم کی جنسی کجروی جس کے مبتلا کو معشوق کو جسمانی ایذا دینے میں لطف آتا ہے ؛ عشق جلادی ؛ لذت جلا دی ۔

**Sadist : (n)** جنسی کجرو ؛ ساڈی ۔

**Sadistic : (a)** ساڈیت سے متعلق ؛ جنسی کج روی سے متعلق ۔

**Sadly : (adv.)** غمگینی سے ؛ رنجیدگی سے ؛ اندوہ گیں ہو کر ؛ سنجیدگی سے ۔

**Sadly : (a)** بیمار ؛ نڈھال ۔

**Sadness : (n)** اندوہ گینی ؛ غم گینی ؛ رنجیدگی ؛ افسردگی ؛ آزردگی ؛ ملال ؛ دلگیری ؛ حزن ؛ رنج ؛ غم ؛ اندوہ ۔

**Sado-masochism : (n)** لذت آزار اور لذت آزار رسانی ۔

**Sado-masochist : (n)** آزار پسند ۔

**Sado-masochistic : (a)** لذت آزار اور آزار رسانی سے متعلق ۔

**Saeculum : (n)** [L.] طویل مدت ؛ عرصہ دراز ۔

**Safari : (n)** [Arab. 'Safara'.] (۱) سفر شکار ۔ (۲) مہم ؛ جوکھم کا سفر ۔

**Safari : (v)** (شکار کے) سفر پر جانا ؛ جوکھم کا سفر کرنا ۔

**Safe : (n)** [f. 'Save'.] (۱) نعمت خانہ ؛ کھانے کی چیزیں رکھنے کی الماری ۔ (۲) تجوری ۔ (۳) وہ کشتی جو پانی وغیرہ کی ٹنکی کے نیچے لگائی جاتی ہے جس سے ٹپکنے یا چھلکنے والی سیال شے گرتی ہے ۔ (۴) مانع حمل یا مجامعت میں جنسی بیماریوں سے بچنے کے لئے عضو تناسل پر لگانے کا خول ؛ رفالہ ۔

**Safe : (a)** [ME. 'Sauf, Saf'.] (۱) محفوظ ؛ مامون ؛ مصؤن ۔ (۲) بلا خوف و خطر ؛ خطرے سے خالی ۔ (۳) بے ضرر ؛ بے آزار ۔ (۴) صحیح و سالم ؛ صحیح سلامت ؛ بھلا چنگا ۔ (۵)محتاط ؛ معتدل ؛ قابل اعتماد ؛ یقینی ۔

A safe catch : وہ کھلاڑی جس کی نسبت یہ یقین ہو کہ وہ گیند کو روک لے گا ۔

On the safe side : خطرے سے بری ۔

To be safe / -arrive- : محفوظ ہونا یا پہنچ ہونا ۔

**Safe and secure/ -sound : (a)** بھلا چنگا ؛ صحیح سلامت ؛ تندرست و توانا ؛ ہٹا کٹا ۔

**Safe conduct : (n)** (۱) پروانۂ راہداری ۔ (۲) پاسپورٹ کی مثل ایک دستاویز ۔ (۳) تحفظ ؛ حفاظت کے ساتھ رہنمائی کرنا ۔

In safe-conduct /With- : پروانۂ راہداری کے ساتھ ۔

Under safe-conduct /Upon- : پروانۂ راہداری کے ساتھ ۔

**Safe-deposit : (n)** ایسی عمارت جہاں قیمتی چیزیں محفوظ رکھی جائیں ۔

**Safe-edge : (n)** ریتی کا چکنا کنارہ ۔

**Safe-hold : (n)** تحفظ کی جگہ ؛ محفوظ مقام ؛ حملے سے بچاؤ کی جگہ ۔

**Safe-keeping : (n)** حراست؛ حوالات؛ حفاظت؛ تحفظ؛ نگرانی؛ تحویل ۔

**Safe-load : (n)** اتنا بوجھ یا بار جس سے نقصان کا خطرہ نہ ہو؛ بے خطر بوجھ ۔

**Safe period : (n)** عورتوں کے جنسی دور میں وہ مدت جس میں حمل قرار پانے کا امکان کم ہوتا ہے اور جو مدت حیض سے

Safety : (v) ناکامی ؛ ٹوٹ پھوٹ اور دوسرے حادثات سے محفوظ کر دینا ۔

Safety-arch : (n) محراب جو صرف تعمیراتی مقصد کے لئے بنائی جائے ۔

Safety-belt : (n) حفاظتی پٹی (جو بلندی پر کام کرنے والے گرنے سے بچنے کے لئے یا ہوائی جہاز پر مسافر حادثہ ہو جانے کی صورت میں بچنے کے لئے باندھتے ہیں ۔

Safety-bicycle : (n) محفوظ بائیسکل : جدید نمونے کی نیچی گدی والی بائیسکل ۔

Safety-bolt : (n) (۱) محفوظ بلی : محفوظ چٹخنی ۔ (۲) محفوظ گھوڑے دار بندوق ۔

Safety-button : (n) جوہری توانائی کے مرکزوں میں کام کرنے والے کی حفاظتی ترکیب جسے پہن کر جوہری شعاع افشانی سے بچتے ہیں ۔

Safety cage : (n) (۱) (کان کا) حفاظتی چراغ کے اوپر کی جالی ۔ (۲) محفوظ کھٹولا جس میں ایسے آلات لگے رہتے ہیں جو رسے کے ٹوٹ جانے کی صورت میں اسے گرنے سے روک لیتے ہیں ۔

Safety-catch : (n) دیکھو Safety-bolt

Safety-curtain : (n) آگ روک پردا جو تھیٹر میں معین کی نشستوں کو اسٹیج سے جدا کرتا ہے ۔

Safety-deposit : (n) دیکھو Safe-deposit

Safety-edge : (n) دیکھو Safe-edge

Safety-explosive : (n) آتش گیر مادہ جس کی خرید و فروخت پر پابندی نہ ہو ۔

Safety factor : (n) (انجینیئرنگ) تیقن یا بھروسے کی حد ۔

Safety-film : (n) سنیما کی فلم جو غیر اشتعال پذیر یا مدھم جلنے والی چیز پر تیار کی جاتی ہے ۔

Safety-first : (n) جان ہے تو جہان ہے ، سلامتی مقدم : حفاظت مقدم ۔

Safety-fuse : (n) فتیلۂ محفوظ: وہ فتیلہ جو دور سے مشتعل کیا جاسکے۔

Safety-glass : (n) (۱) سہ تہ شیشہ : تین پرتوں کا موثر کا شیشہ جس کی دو تہوں کے بیچ سیلولائڈ کی تہ مضبوطی کے لئے دیتے ہیں ۔ (۲) تاؤ دے کر مضبوط کیا ہوا شیشہ جو

کچھ دن قبل سے شروع ہوتی ہے اور حیض کے بعد کچھ دنوں تک رہتی ہے ۔

Safeguard : (n) [ME. 'Sauf garde'.] (۱) تحفظ : بد رقہ : محافظ ۔ (۲) تحفظات ۔ (۳) (فوج) کسی مقام کو لوٹ مار سے بچانے کے لئے فوجی کمانڈر کا حکم : دستۂ محافظین ۔ (۴) تحفظ : تدارک ۔

In (the) safeguard of / Under- : تحفظ میں : حفاظت میں ۔

Safeguard : (v) حفاظت کرنا : تحفظ کرنا : بچانا : خطرے یا حملے سے محفوظ رکھنا : حقیقت یا حقوق کی حفاظت کرنا ۔

Safeguarding : (n) گھریلو صنعت کو بیرونی صنعتوں کے مقابلے سے بیرونی اشیا پر چنگی لگا کر بچانے کا نظام : حفاظت : بچاؤ ۔

Safely : (adv.) بے خوف و خطر : بخیر و عافیت : بخیر و خوبی : صحیح سلامت : صحت سلامتی سے : صحت سلامتی کے ساتھ ۔

Safen : (v) محفوظ کرنا ۔

Safeness : (n) اعتماد و اعتبار : حالت امن و امان ۔

Safety : (n) (۱) حفاظت : امن و امان : اطمینان : سلامتی : بچاؤ : تحفظ ۔ (۲) حراست : نگہبانی : نگہداشت : نگہداری ۔ (۳) آسرا : سہارا : آڑ : روک : بچاؤ ۔ (۴) (فوج) (میزائل ، بارودی سرنگ وغیرہ کی) حفاظتی تدبیر (جس کی وجہ سے یہ چیزیں خود بخود فائر نہیں کرتیں اور نہ پھٹتی ہیں) ۔ (۵) رفالہ : مانع حمل تدبیر ۔ (۶)حادثے یا امراض سے بچنے کی تدبیر یا مہارت ۔ (۷)(انجینیئرنگ) کسی چیز پر ڈالے گئے زور اور اس چیز کی انتہائی قوت کے درمیان تناسب ، تیقن ۔ (۸)بندوق کی لبلبی کو مقفل کرنے کی ایک ترکیب تاکہ ناگہانی طور پر فائر نہ ہو سکے : ایسی ترکیب لگی بندوق ۔ (۹) سائیکل (موجودہ دور کی) : محفوظ سائیکل ۔ (۱۰) (فٹ بال) وہ کھلاڑی جو اپنے گول کے قریب رہتا ہے ۔

In safety : محفوظ : حفاظت میں ۔

To play for safety : (۱) (بلیرڈ) مخالف کی گیند کو ایسی حالت میں چھوڑ دینا کہ اسے دوبارہ دوسری ضرب لگانے میں مشکل در پیش ہو ۔ (۲) اپنے بچاؤ کے لئے کام کرنا : حفاظت اور بچاؤ کے پہلو کو ہاتھ سے نہ جانے دینا ۔

ٹوٹنے کے بعد چھوٹے چھوٹے بے ضرر دانوں میں بٹ جاتا ہے ۔ (۲) شیشہ جس کے اندر تار دیا رہتا ہے تاکہ ٹوٹنے کے بعد بھی الگ نہ ہو ۔

**Safety-hat : (n)** حفاظتی ٹوپ ۔

**Safety-ink : (n)** اَن مٹ روشنائی ۔

**Safety-lamp : (n)** حفاظتی چراغ : چراغ محفوظ : بند لالٹین ۔

**Safety man : (n)** (عارضی طور) متروک کان کا محافظ ۔

**Safety-match : (n)** محفوظ دیا سلائی جو ایک خاص مسالے کے بغیر آگ نہیں پکڑتی ۔

**Safety-pin : (n)** (۱) آلپن : محفوظ آلپن ۔ (۲) مشین کے بعض پرزوں کو مضبوط کرنے یا باندھنے کی آلپن ۔

**Safety-razor : (n)** محفوظ استرا : سیفٹی ریزر ۔

**Safety-valve : (n)** (۱) حفاظتی صمام : خود کشا وَالو (Valve) ۔ (۲) (مجازاً) دل کی بھڑاس نکالنے کا بے خطر ذریعہ ۔

To sit on the safety-valve : دبانا : ناک میں دم کرنا : چوں نہ کرنے دینا ۔

**Safety-zone : (n)** پیدل چلنے والے یا موٹر کے منتظر کھڑے رہنے والے لوگوں کے لئے محفوظ خِطہ ، علاقہ ۔

**Saffian : (n)** [Turk. 'Sahtiyan'.] نری : بکری یا بھیڑ کی کھال جو کمانے کے بعد سماق کے پتوں میں رنگی جاتی ہے ۔

**Safflower : (n)** [Du. 'Saffloer' or G. 'Safflor'.] کُسُم (کا پھول یا درخت) ۔

**Saffron : (n)** [Arab. 'Za' Faran.] (۱) زعفران : کیسر ۔ (۲) زعفرانی رنگ ۔ (۳) ایک قسم کا سفوف (صیقل کے لئے) ۔

Bastard saffron : کُسُم : نقلی زعفران ۔

**Saffron-butterfly : (n)** زرد پروں والی تتلیاں ۔

**Saffron-cake : (n)** زعفرانی ٹکیا یا شیر مال ۔

**Saffron-moth : (a)** زرد پروں والے بعض پروانے ۔

**Saffron-plum : (n)** جزائر غرب الہند کا کھرنی جیسا پھل ۔

**Saffron-wood : (n)** جنوبی افریقہ کا ایک درخت یا اس کی لکڑی جو زرد ہوتی ہے ۔

**Saffroned : (a)** زعفرانی رنگ کا یا زعفرانی رنگ میں رنگا ہوا : زعفران ملا ہوا ۔

**Saffrony : (a)** زعفرانی : زردی مائل ۔

**Safranin : (n)** [Fr. 'Safronine'.] (۱) زعفرانین : زعفران سے نکلنے والا زرد رنگ ۔ (۲) زردی مائل سرخ رنگ جو تارکول سے نکلتا ہے ۔

**Sag : (n)** (۱) (بحری) ہوا سے محفوظ رخ کی طرف جھکاؤ یا جھکنا : جہاز کا اپنے رستے سے ہٹ جانا ۔ (۲) جھکاؤ: خمیدگی: خم: جھوك یا جھونك ۔ (۲)نشیب۔ (۳)(بحری) اتار : کمی ۔

**Sag : (v)** [(M) LG. 'Sacken'.] (۱) (عمارت وغیرہ) دباؤ پاکر بیٹھ جانا : جھکنا : خمیدہ ہونا ۔ (۲) (قیمتوں کا) کم ہونا : اترنا : گھٹنا ۔ (۳) جھکانا : خمیدہ کرنا : ٹیڑھا کرنا ۔ (۴) تھکی تھکی چال چلنا ۔ (۵) دلچسپی کھو بیٹھنا ۔ (۶) (جہاز کا) اپنے رستے سے ہٹ جانا (خصوصاً ہوا کی مخالف جانب) ۔

**Saga : (n)** [ON. 'Saga'.] (۱) سویڈن : ناروے اور آئس لینڈ کی تاریخی داستان بالخصوص ایسی داستان جس میں خاندان برفستانی یا شاہان ناروے کے کارنامے بیان ہوں۔ (۲) (مجازاً) رزمیہ داستان : کارنامے ۔ (۳) کام ، زندگی، واقعات وغیرہ جو رزمیہ داستان کے موضوع ہو سکیں ۔ (۴) کہانی جس میں کسی خاندان کی تاریخ ہوتی ہے ۔ (۵) لمبی اور پیچیدہ کہانی ۔

**Saga-man : (n)** رزمیہ داستان نویس ۔

**Sagacious : (a)** [L. 'Sagax, Sagac- + -ious'.] (۱) سیانا : ذہین : زیرك : دانا : دانشمند : ہوشمند : ہوشیار : سمجھدار ۔ (۲) دانشمندی کی یا سمجھ داری کی (بات) ۔

**Sagaciously : (adv.)** دانشمندانہ : ہوشمندانہ : زیرکی سے : تیز فہمی سے : ذکاوت سے : ذہانت سے : ہوشیاری سے : سیانے پن سے : عقل مندی سے ۔

**Sagaciousness : (n)** ہوشیاری : ہوشمندی : ذکا : ذکاوت : سمجھ : زیر کی : ذہانت : دانائی ۔

**Sagacity : (n)** [Fr. 'Sagacite' or L. 'Sagacitas'.] دیکھو Sagaciousness

Sagamore : (n) [Penobscot. 'Sagamo'.] دیکھو Sachem

Sagan : (n) [Late (Talmudic) use of Heb. 'Sagan'.] (یہودیوں کا) نائب کاہن اعظم : کسی عبادت خانے کا دوسرا سب سے بڑا عہدہ دار ۔

Sagapenum : (n) [Late L.] ایک قسم کا گوند : سیگینم : کندل ۔

Sagathy : (n) [Fr. 'Sagatis'.] ایک قسم کے بٹے ہوئے دھاگے کا کپڑا ۔

Sage : (n) [ME. 'Sauge'.] ساج : ایک قسم کا خوشبودار پودا جس کی پتیاں بھوری سبز ہوتی ہیں اور عام طور پر پکانے کے کام آتی ہیں : سالبیہ : سمندر سوکھ : مریم گلی ۔

Sage : (a) [Fr. 'Sage'.] (۱) دانا : عاقل : سنجیدہ : فہمیدہ : تجربہ کار : فرزانہ : حکیم : عالم : شیخ : عارف ۔ (۲) عاقلانہ (رائے وغیرہ) ۔

The seven sages of Greece : حکمائی ہفت گانہ : سات یونانی حکما Thales, Solon , Chilon, Cleobulus, Periander, Bias اور Pittacus جن میں سے ہر ایک کا ایک مقولہ مشہور ہے ۔

Sage : (n) دانا شخص : عاقل شخص ۔

Sage-brush / -bush : (n) ساج برش : یہ ایک قسم کا القلی پودا ہے جو امریکا کے بنجر علاقوں میں ہوتا ہے ۔

Sage-cheese : (n) ایک طرح کا پنیر جس میں ساج کی خوشبو ڈالی جاتی ہے : ساجی پنیر ۔

Sage-cock : (n) امریکا کا سب سے بڑا گراؤس (بھٹ تیتر) ۔

Sage-green : (n) ساجی رنگ : ساج کی پتیوں کا رنگ ۔

Sage-grouse : (n) دیکھو Sage-cock

Sage-hare : (n) ایک قسم کا چھوٹی ذات کا خرگوش ۔

Sage-hen : (n) امریکی گراؤس (مادہ) ۔

Sage-rabbit : (n) دیکھو Sage-hare

Sage-sparrow : (n) عصفور کی ایک جنس ۔

Sage-tea : (n) ساج کی خیسانده ۔

Sage-thrasher : (n) پہاڑی نقال پرندہ ۔

Sage-willow : (n) چھوٹی ذات کا امریکی بید ۔

Sagely : (adv.) حکیمانہ : عالمانہ ۔

Sagene : (n) [Russ.] لمبائی ناپنے کا روسی پیمانہ ۔

Sageness : (n) متانت : حکمت : دانائی : فراست : فرزانگی ۔

Sagenite : (n) [Gr. 'Sagene' + -ite.] ایک قسم کی دھات (ٹائیٹینم ڈائی آکسائیڈ) ۔

Sagenitic : (a) ایسی دھات سے متعلق ۔

Sagey/ Sagy : (n) ساجی ۔

Saggar/ Seggar : (n) (۱) مٹی کے برتن پکانے کا سانچہ : مٹی کا خول جس میں وہ برتن ملفوف کیا جاتا ہے جس کا پکانا منظور ہوتا ہے ۔ (۲) مٹی جس سے سانچہ بنایا جاتا ہے۔

Sagging : (n) (۱) خم : جھونک یا جھوک ۔ (۲) مسلسل کمی : اتار ۔ (۳) چینی کے برتنوں میں مینلکاری یا نقص ۔

Saggy : (a) خمیدہ : خم دار : جھکا ہوا ۔

Sagitta : (n) [L.] (۱) ایک شمالی برج جس کی شکل تیر کی سی ہوتی ہے : سہم : سہم الرامی ۔ (۲) (ریاضیات) سہم الحبیب ۔ (۳)(تعمیرات) ڈاٹ پتھر ۔ (۴) (تشریح) درز سہمی ۔ (۵) (حیوانیات) سہم : تیر دودہ ۔ (۶) یونانی حرف E کا درمیانی افقی خط ۔

Sagittal : (a) (۱)(تشریح) درز سہمی سے متعلق ۔ (۲) سہمی پیکانی: تیر سے مشابہ ۔

Sagittal suture : (n) درز سہمی ۔

Sagittally : (adv.) سہمی سطح کی طرف ۔

Sagittarius : (n) [L.] (۱) برج قوس : منطقہ البروج کا نواں برج جس میں آفتاب ۲۲ ر نومبر کو داخل ہوتا ہے : رامی : دھن ۔ (۲) اسطوری قنطورس جسے برج قوس میں تبدیل کر دیا گیا ہے ۔ (۳) (نقابت) کمان کھینچے ہوئے قنطورس کا مارکہ ۔

Sagittary : (n) [L. 'Sagittarius'.] (۱) قنطروس جو ٹروجن (Trojan) کی فوج سے یونان کے خلاف لڑا تھا ۔ (۲)قنطروس یا گھڑ سوار تیر انداز کی شبیہ ۔ (۳)(نقابت)گھڑسوار تیر انداز کی شبیہ۔ (۳) تیر انداز۔

**Sagittate : (a)** سہمی : تیرنوکی ؛ تیر نما ؛ تیر صورت ۔

**Sagittated : (a)** دیکھو Sagittate

**Sago : (n) [Malay 'Sagu'.]** (۱) ساگو دانہ ؛ سابو دانہ ۔ (۲) وہ درخت جس سا گودانہ یا سابو دانہ حاصل کیا جاتا ھے۔

Trench sago : اراروٹ ۔

Japanese sago : ساگودانہ کی ایک قسم ۔

Pearl sago : دانہ دار ساگودانہ ۔

**Sago-palm : (n)** ساگودانہ کا درخت ۔

**Sago-spleen : (n)** ایک قسم کا مرض طحال ۔

**Sagoin : (n) [Fr. 'Sagouin'.]** امریکا کا چھوٹی ذات کا بندر ۔

**Sagum : (n) [L.]** (قدیم روما) فوجی لبادہ ۔

**Sahara : (n) [Arab. 'Sahra'.]** (۱) لیبیا یا شمالی افریقہ کا سہارا ریگستان : صحرائے اعظم کا ۔ (۲) (مجازاً) صحرا ۔

**Saharan / Saharian / Saharic : (a)** صحرائی : صحرائے اعظم سے متعلق ۔

**Sahib : (n) [Urdu]** صاحب : انگریزوں کے لئے ہندوستانی عوام استعمال کرتے ہیں ۔

**Sahidic : (a) [Arab. 'Said'.]** مصر کے قبطی زبان سے متعلق ۔

**Sahlite : (n) [G. 'Sahlit'.]** ایک قسم کا آتشی معدن ۔

**Sai : (n) [Brazilian 'Sahy'.]** جنوبی امریکا کا ایک قسم کا بندر ۔

**Saic : (n) [Fr. 'Saique'.]** لیوینٹ (Levant) میں مستعمل ایک قسم کا جہاز ۔

**Said : (a)** مذکورہ : کہا ہوا ۔

**Saiga : (n) [Russ.]** روس کے گیاہی علاقوں کا ہرن ۔

**Saiga : (n) [med. L.]** ایک چھوٹا نقرئی سکہ جو فرانس میں رائج تھا ۔

**Sail : (n) [OE. 'Seg(e) l '.]** (۱) بادبان ؛ پال ؛ شراع ۔ (۲) جہاز ؛ جہازی بیڑا ؛ جہازوں کا بیڑا ۔ (۳) بادگی یا بادگیر (مل یا آلہ جس سے ہوا اندر آئے) ۔ (۴) سیل مچھلی کا بازو ۔ (۵) جہاز ماہی کی مونچھ ۔ (٦) (جمع) (بحری عامیانہ) وہ عہدہ دار جس کے تفویض جہاز کے مستول، رسیاں اور بلیاں وغیرہ ہوتی ہیں ۔ (۷)پرندوں کے بازو ؛ باز کے بازو ۔ (۸) گاڑی کو چھپانے کا بادبان یا کرمچ ۔

At or in full sail (s) / Full sail : تمام بادبان کھول کر ؛ پوری قوت سے ؛ زوروں سے ۔

Under sail : روانہ ہو جانا ؛ جہاز کا چھوٹنا (بندرگاہ سے) ۔

**Sail : (n)** (۱) بحری سفر یا سیر ، سیاحت ۔ (۲) (یك وقتی لفظ) تعداد (جہازوں کی) ۔ (۳) جہاز کی رفتار ۔

To take sail : جہاز پر سوار ہونا ۔

**Sail : (v)** (۱) جہاز چلانا ؛ بادبان کے ذریعے جہاز چلانا ۔ (۲) بحری سفر کرنا ۔ (۳) جہاز کا چلنا ۔ (۴) (چڑیوں کا) ہوا میں اڑنا ۔ (۵) (عورت کا) شان سے چلنا ۔ (٦)کسی کام کو زور شور سے شروع کرنا ؛ زبان یا مکے سے حملہ کرنا ۔

To sail near (or close to) the wind : (۱) تقریباً ہوا کے خلاف چلنا ۔ (۲) (مجازاً) قانون شکنی کے قریب ہونا ؛ اخلاقی اصول کے خلاف ورزی کے قریب ہونا ۔

**Sail-arm : (n)** پون چکی (ہوا چکی) کا پہیا ۔

**Sail-axle : (n)** پون چکی کا دھرا ۔

**Sail-boat : (n)** بادبانی کشتی ۔

**Sail-cloth : (n)** کپڑا جس سے بادبان تیار کئے جاتے ہیں ۔

**Sail-fish : (n)** سیل مچھلی ؛ بادبانی مچھلی ۔

**Sail-fluke : (n)** ایک قسم کی چھوٹی چپٹی مچھلی ۔

**Sail-hook : (n)** بادبان سیتے وقت جوڑوں کو ملا کر رکھنے والا چھوٹا ہُك ۔

**Sail-loft : (n)** وہ جگہ جہاں بادبان بنتا ھے ۔

**Sail-maker : (n)** بادبان بنانے یا درست کرنے والا ۔

**Sail-needle : (n)** بادبان سینے والی سوئی ۔

Sail-room : (n) جہاز کا وہ کمرہ جس میں بادبانوں کو رکھا جاتا ھے ۔

Sail-winged : (a) (۱) (جہاز کے بادبان) جو بازو کی طرح کام کریں ۔ (۲) سمندر ۔ (۲) بادبان نما بازوؤں والا ۔

Sail-yard : (n) سہارے کی بلی ۔

Sailage : (n) بادبان ۔

Sailer : (n) جہاز : کشتی ۔

Sailing : (n) (۱) جہاز چلانا ۔ (۲) جہاز کی رفتار ۔ (۳) (بندرگاہ سے) جہاز کی روانگی ۔

Sailing boat : (n) دیکھو Sail-boat

Sailing line : (n) جہاز کے جسم پر لگا ہوا خط جس سے پانی کی سطح کا پتا چلتا ھے جب مسلح یا لدا ہوا نہ ہو ۔

Sailing-master : (n) افسر جہاز : جہاز راں ۔

Sailing orders : (n) ہدایات سفر (مالک جہاز کی طرف سے جہاز کے کپتان کو منزل اور وقت روانگی وغیرہ کے متعلق) ۔

Sailless : (a) بے بادبان ۔

Sailor : (n) (۱) کشتی بان ۔ ملاح ۔ (۲) Sailor-hat کا مخفف ۔

To be a good sailor : بحری مرض سے پاک ہونا ۔

Sailor-fish : (n) دیکھو Sail-fish

Sailor-hat : (n) ملاحی ٹوپی : ایک قسم کی زنانہ ٹوپی جو تنکوں سے بنائی جاتی ھے ۔

Sailor-man : (n) (مزاحیہ و عامیانہ) ملاح ۔

Sailorless : (a) بے ملاح ۔

Sailorly : (a) ملاحانہ : ملاح جیسی خصوصیت رکھنے والا ۔

Sailor's choice : (n) بعض قسم کی امریکی مچھلیوں کا مقامی نام ۔

Sailor's home : (n) ملاحوں کے لئے چند تعمیر کی ہوئی سستی سرائے : ملاح خانہ ۔

Sailor's-knot : (n) ملاحی گرہ (ٹائی کی ایک خاص قسم کی گرہ) ۔

Sailplane : (n) ایک قسم کا گلائیڈر جس سے ہوا میں بلندی پر پرواز کی جاتی ھے ۔

Sailplane : (v) گلائیڈر سے بلند پروازی کرنا ۔

Sain : (n) [ME. 'Seim'.] چربی ۔

Saimiri : (n) [Brazilian Pg. 'Saimirim'.] جنوبی امریکا کا ایک بندر ۔

Sain : (v) [OE. 'Segnian'.] صلیب کا نشان لگانا : برکت دینا : دعا دینا ۔

Sainfoin : (n) [Fr. 'Saintfoin'.] ایک قسم کی گھاس جو زیادہ اونچی نہیں اُگتی اور چارے کے کام آتی ھے : اسپرس ۔

Saint : (a) [OE. 'Sanct'.] (۱) ولی : بزرگ : رشی مُنی : خدا رسیدہ : درویش ۔

Saint : (n) (۱) ولی : بزرگ : رشی : مُنی : درویش : سینٹ ۔ (۲) سینٹ کی شبیہ ۔ (۳) خدا رسیدہ بندہ ۔ (۴) متقی : پر ہیزگار (نیز طنزاً) ۔ (۵) کیمبرج کی مذہبی انجمنوں کا رکن ۔ (۶) ان جماعتوں میں سے کوئی ایک جس نے غلامی کے خلاف تحریک چلائی تھی ۔ (۷) متقی : پر ہیز گار ۔ (۸) کسی فن ، تحریک یا طرز زندگی کا بانی یا ان کی مثال ۔ (۹) بر گزیدہ بندہ : یہودی : اسرائیلی ۔

Saint : (v) (۱) ولی بنانا : ولی قرار دینا : بزرگ سمجھنا : زمرۂ اولیاء میں شمار کرنا ۔ (۲) ولی یا بزرگ کہہ کر مخاطب کرنا ۔ (۳) درویشانہ زندگی بسر کرنا ۔

Saint Andrew's day : (n) سینٹ اندروس (سر پرست اسکاچستان) کا عرس ۔

Sain Anthony's fire : (n) دیکھو Fire

Saint Bernard (dog) : (n) کتوں کی ایک نسل جو درۂ برنار ڈکلاں کے راہبوں نے گم کردہ مسافروں کی مدد کے لئے پالی تھی ۔

Saint Germain pear : (n) ناشپاتی کی ایک قسم ۔

Saint leger : (n) تین سال کی عمر کے گھوڑوں کی دوڑ جو لنکا شائر میں ہوتی ھے ۔

Saint Lubbock's day : (n) (مزاحاً) ان عام تعطیلات میں سے کوئی جو سرجاں لُبک کے قانون ۱۸۷۱ء کی رو سے رائج ہوئیں ۔

Saint Marin's Summer : (n) وہ خوشگوار موسم جو یوم مارٹن (۱۱ ,

نومبر) سے کچھ پہلے اور بعد ہوتا ھے ۔

Saint Michael's : (n) ایک قسم کی نارنگی ۔

Saint Monday : (n) متروک دو شنبہ (اس روز کام کم کیا جاتا ھے) ۔

Saint-Simonian : (a) Comte de Saint-Simon کے اصول اشتراکیت سے متعلق ۔

Saint-Simonian : (n) Comte de Saint-Simon (۱۷٦۰ - ۱۸۲۵ء) کے اس اصول اشتراکیت کا حامی کہ مال و متاع حکومت کے ہاتھ میں رھے اور صرف آمدنی حق داروں میں تقسیم ھو ۔

Saint-Simonism / Saint-Simonianism : (n) سیمونیت ۔

Saint-Simonist/ Sint Simonianist : (n) سیمونیت پسند : سیمونیا ۔

Saint vitus's dance : (n) بچوں کی ایک بیماری : ام الصبیان : جموگا : پسلی کی بیماری : قُطرب : رُقصہ ۔

Saintdom : (n) (۱)زمرۂ اولیاء : حلقۂ اولیاء : حلقۂ مشائخ : اولیاء یا بزرگ ھونے کی حالت یا صفت ۔ (۲) اولیاء ۔

Sainted : (a) (۱) زمرۂ اولیاء میں شمار کیا ھوا یا داخل کیا ھوا ۔ (۲) ولی صفت : بزرگانہ ۔ (۳) مرحوم ۔ (۴) مقدس: ولی سے متعلق یا اس کے لئے موزوں ۔

Saintess : (n) ولیہ ۔

Saintfoin : (n) دیکھو Sainfoin

Sainthood : (n) (۱) ولایت : خدا رسیدگی ۔ (۲) اولیاء ۔

Saintish : (a) ولی جیسا : ولی نما : بزرگ نما ۔

Saintlike : (a) ولی صفت : ولی نما : ولی جیسا : مقدس ۔

Saintliness : (n) ولی نما ھونا : مقدس ھونا ۔

Saintling : (n) معمولی ، چھوٹا یا کم عمر ولی یا بزرگ ۔

Saintly : (a) ولی صفت : بزرگانہ ۔

Saintologist : (n) دیکھو Hagiologist

Saintology : (n) دیکھو Hagiology

Saintpaulia : (n) [mod. L.] ایک سدا بہار پودا جس کے پھول نیلے ھوتے ہیں ۔

Saint's day : (n) یوم ولی : کسی ولی کی یاد منانے کا دن ۔

Saintship : (n) (۱)ولایت : خدا رسیدگی؛ ولی یا بزرگ ھونے کی صفت ۔ (۲) (طنزاً) ایک طرح کا خطاب ۔

Saithe : (n) [ON. 'Seisar'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Sajou : (n) [Fr. 'Sajouassu'.] جنوبی امریکا کا ایک قسم کا بندر ۔

Sake : (n) [OE. 'Sacu'.] خاطر : واسطہ : لحاظ : خیال : واسطے ۔

For God's sake : خدا کے لئے : خدا را : لِلّٰہ ۔

For goodness sake : بھلائیوں کا واسطہ : نیکیوں کے طفیل میں ۔

For old sake's sake : گزری ھوئی صحبتوں کا واسطہ : ایام گذشتہ کو یاد کر کے ۔

For one's name(s) sake : نام کی خاطر : نام و نمود کے لئے : اپنی ناموری کے لئے۔

For (one's or a thing's) sake / For the sake of : (کسی کی یا کسی چیز کی) خاطر ۔

Heaven's sake : خدا کے واسطے ۔

Sake/ Saki : (n) [Japanese.] جاپانی شراب جو چاول سے بنتی ھے ۔

Saker : (n) [Fr. 'Sacre', Arab. 'Sakr'.] (۱) شکرا (صقر) باز کی وہ قسم جس کی مادہ نر سے بڑی ھوتی ھے : چرغ ۔ (۲) توپ کی ایک پرانی شکل ۔

Sakeret : (n) نر شکرا ۔

Sakes alive/ Sakes : تعجب کے اظہار کے لئے کلمۂ فجائیہ ۔

Saki : (n) [Fr. 'Saki'.] جنوبی امریکا کا ایک بندر جس کی دم لمبی ھوتی ھے لیکن گرفت کی صلاحیت نہیں رکھتی ھے اور گردن میں ایک کنٹھا ھوتا ھے۔

Sal : (n) [L.] نمک ۔

Sal / Saul : (n) [Hindi 'Sal'.] سال : سانکھو (درخت یا لکڑی) ۔

Sal-ammoniac : (n) [L. 'Sal ammoniacus'.] نوشادری کلورائیڈ : امونیم کلورائیڈ ۔

Sal-prunella : (n) [mod. L. 'Sal prunella or prunellae'.] پگھلا کر کسی شکل میں ڈھالا ہوا شورہ ۔

Sal soda : (n) دیکھو Sodium bicarbonate

Sal volatile : (n) لخلخه (نوشادری کاربونیٹ) ۔

Sala : (n) [It. Sp.] بڑا کمرہ یا دالان : خصوصاً کھانے کاکمرہ ۔

Salacious : (a) [L. 'Salax, Salac'.] (۱) شہوانی : شہوت انگیز ۔ (۲) شہوت پرست : عیاش : شہوت راں ۔

Salaciously : (adv.) شہوت کے ساتھ : شہوت پرستی سے : عیاشانہ ۔

Salaciousness : (n) شہوت انگیزی : شہوت پسندی : شہوت پرستی : عیاشی ۔

Salacity : (n) شہوت : عیاشی : اوباشی : شہوت پرستی : شہوت پسندی ۔

Salacot/ Salakot : (n) [Sp.] کھجور کے پتوں سے بنی ہوئی چوڑے چھجے کی فلیپینی ٹوپی ۔

Salad/ Sallet : (n) [Fr. 'Salade'.] (۱) سلاد : ترکاریاں یا ساگ جو کچا کھایا جائے (مچھلی یا گوشت کے ساتھ) ۔ (۲) ساگ کا کچومر یاکچالو ۔ (۳) (مجازاً) معجون مرکب : کھچڑی : خلط ملط ۔

Salad-burnet : (n) مشکک : رشکک ۔

Salad days : (n) کچی عمر : نا تجربہ کاری کا زمانہ ۔

Salad dressing : (n) سلاد کا مسالا (زیتون ، سرکہ وغیرہ) ۔

Salad-oil : (n) اصلی روغن زیتون ۔

Salading : (n) سبزیاں اور بوٹیاں جو بطور سلاد استعمال ہوتی ہیں ۔

Salal : (n) [Chinook Jargon 'Sallal'.] ایک سدا بہار جھاڑی جس میں میٹھی بیریاں ہوتی ہیں ۔

Salamander : (n) [Fr. 'Salamadre'.] (۱) سمندر (آگ کا کیڑا) ۔ (۲) بڑا بہادر سپاہی (جو گولہ باری کی پروا نہ کرے) ۔ (۳) آگ کا بھوت ۔ (۴) (حیوانیات) ایک قسم کا دم دار دو عنصری جانور : سالامندر ۔ (۵) تیز گرم لوہا جس سے بارود میں آگ لگائی جاتی ہے ۔ (۶) توا یا کڑھائی ۔ (۷) امریکا کا تھیلی دار چوہا ۔ (۸) دھات کا مجموعہ جو بھٹی میں رہ جاتا ہے (بغیر پگھلے ہوئے) ۔ (۹) جام صحت پینے کا ایک جرمن طریقہ ۔ (۱۰) آگ روک تختہ ۔

Salamander-cloth : (n) غیر آتش گیر کپڑا جو اسبستوس سے بنتا ہے ۔

Salamander's hair : (n) اسبستوس کی ایک قسم ۔

Salamander's wool : (n) اسبستوس ۔

Salamandrian : (a) سَمَندر سے مشابہ : سَمَندر سے متعلق ۔

Salamandrian : (n) سَمَندر سے مشابہ مینڈک ۔

Salamandrine: (a) (۱) سَمَندر سے مشابہ : سَمَندر صفت ۔ (۲) سَمَندر یہ سے متعلق ۔

Salamandrine : (n) آگ کا بھوت ۔

Salamandroid : (a) سَمَندر خو : سَمَندر صفت ۔

Salamandroid : (n) دُم دار جل تھلیا ۔

Salambao : (n) [Phillipine Sp.] مچھلی پکڑنے کا ایک بڑا جال ۔

Salame : (n) [It.] اطالوی ساسج (Sausage) جسے تیز مسالا اور اکثر لہسن ڈال کر بناتے ہیں ۔

Salamstone : (n) [G. 'Salamstein'.] نیلا نیلم جو سری لنکا میں پایا جاتا ہے ۔

Salangane : (n) [Fr.] ایک قسم کی ابابیل : بحری ابابیل ۔

Salangid : (n) [L. 'Salangidae'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Salariat : (n) [Fr.] تنخواہ یاب طبقہ ۔

Salaried : (a) (۱) تنخواہ یاب (شخص) ۔ (۲) (جگہ) جس کے لئے تنخواہ مقرر ہو ۔

Salary : (n) [AFr. 'Salarie'.] تنخواہ : مشاہرہ ۔

Salary : (v) تنخواہ دینا ۔

Salband / Sahlband : (n) [G.] معدنیات کی پتلی تہ ۔

Sale : (n) [Late OE. 'Sala'.] (۱) بکری : فروخت : بیع : نیلام :

براج ۔ (۲) (فروخت کرنے کے لئے) نمائش ۔ (۳) مانگ ؛ بازار ۔ (۴) جملہ آمدنی ؛ مال کے فروخت کو ترقی دینا ۔

At sale : (کتب فروشوں کو) چھپی ہوئی قیمت پر تیس فی صد کی رعایت پر (کتابیں دینا) ۔

For sale : بیچنے یا فروخت کے لئے ؛ بکاؤ ۔

On sale : دیکھو For sale

To put up to sale : نیلام پر چڑھانا ؛ نیلام کرنا ۔

To sale : دیکھو For sale

Sale and (or) return : (n) جاکڑ ؛ جانکڑ ؛ سیرنی پھیرنی ۔

Sale of work : (n) کسی خیراتی یا مذہبی مقصد کے لئے کسی جماعت کے ممبروں کا چیزوں کو فروخت کرنا ۔

Saleability : (n) بکری کی صلاحیت یا قابلیت ۔

Saleable : (a) بکاؤ ؛ بکری کے لائق ۔

Saleableness : (n) دیکھو Saleability

Saleably : (adv.) بکری کے لائق ہو کر ۔

Salempore : (n) ایک قسم کا نیلا سوتی کپڑا جو جزائر غرب الہند کو بر آمد کیا جاتا تھا ۔

Salep : (n) [Fr.] ثعلب مصری ؛ سحلب ۔

Saleratus : (n) [mod. L. 'Sal aeratus'.] پوٹاش کا غیر خالص بائی کاربونیٹ ؛ سوڈیم بائی کاربونیٹ ؛ نمک قلی ۔

Sales : (a) فروخت سے متعلق ؛ فروخت ۔

Sales-book : (n) فروخت کھاتا ؛ بکری کھاتا ۔

Sales-check : (n) کاغذ کی پرچی جس پر خردہ فروش خرید و فروخت کا حساب لکھتے ہیں ۔

Sales clerk : (n) بیچنے والا یا بیچنے والی جو کسی دکان میں ملازم ہو۔

Sales depot : (n) بکری گھر ۔

Sales engineer : (n) دست فروش جسے اپنے مال کی تکنیکی معلومات بھی ہو ۔

Sales girl : (n) بیچنے والی ۔

Sales lady : (n) دیکھو Sales girl

Sales man : (n) (۱) بیچنے والا ؛ دست فروش ۔ (۲) وہ شخص جو اپنے خیال یا کام کو دوسروں کے لئے قابل قبول بنا دیتا ہے ؛ ہم نوا یا ہم خیال بنانے والا ۔

Sales people : (n) کسی تجارتی مرکز کے دست فروشوں کی جماعت ۔

Sales person : (n) دیکھو Sales clerk

Sales promotion : (n) مال بیچنے کا طریقہ یا سرگرمی ؛ ترقئ فروخت ۔

Sales representative : (n) کسی تجارتی تنظیم کا نمائندہ ۔

Sales resistance : (n) مقاومت بائع ؛ بیچنے والا کا متوقع خریداروں کی طرف سے سرد مہری یا مخالف برتنا تاکہ طالب بڑھیں اور زیادہ مطالبہ ہو ۔

Sales ring : (n) نیلام میں بولی بولنے والوں کا حلقہ ۔

Sales room : (n) (دکانوں میں ، خصوصاً نیلام گھر میں مال سے) سجا کمرہ ۔

Sales slip : (n) دیکھو Sales check

Sales talk : (n) (۱) کسی چیز کو فروخت کرنے میں دلیل پیش کرنا (مظاہرے کے ساتھ) ۔ (۲) (مجازاً) کسی تجویز کی منظوری ؛ کسی خیال کی مقبولیت ۔

Sales tax : (n) محصول فروخت ؛ سیلز ٹیکس ۔

Sales woman : (n) دیکھو Sales girl

Sales yard : (n) باڑ جہاں مویشی فروخت ہوتے ہیں ۔

Salesian : (a & n) [Fr. 'Salesien'.] S. Francois de sales یا Dom Bosco کے قائم کردہ انجمنوں کا (رکن) ۔

Salesmanship : (n) (۱) دست فروشی ؛ مہارت فروخت ؛ فروشندگی ۔ (۲)ہم نوا یا ہم خیال بنانے کی صلاحیت ۔ (۳) فروخت؛ بکری ۔

Salian : (n) مریخی ؛ پرستار مریخ ؛ مریخ پرست ۔

Salian : (a) [L. 'Salii'.] مریخی ؛ پرستاران مریخ کے متعلق ؛ مریخ پرستوں کا ۔

Salian : (a) [Late L. 'Salii'.] سالکی (قبیلۂ سال کا رکن) ۔

Salian : (n) فرانکیوں کا ایک قبیلہ جو زیوڈرزی کے کنارے آباد تھا اور جس سے بیر و دنگی سلاطین ہوئے : اس قبیلے کا فرد ۔

Salic/Salique : (a) [Fr. 'Salique' or med. L. 'Salicus'.] (۱) سالیکی قانون کی کتاب (وہ قانون جو میرودنگی اور کارولنگی حکومت میں رائج تھا) ۔ (۲) سالیکی قانون جس کی رو سے عورت تخت کی وارث نہیں ہو سکتی خصوصاً فرانسیسی شاہی دور میں ۔

Salicaceous : (a) [med. L. 'Salicaceous'.] صفصافی ۔

Salicet : (n) ارغنون پرنے جس سے نئے کی طرح مہین آواز نکلتی ھے ۔

Salicin : (n) [Fr. 'Salicine'.] جوہر صفصاف : صفصافین : صفصافیہ: تلخ بلورین مادہ جو صفصاف کی چھال سے نکالا جاتا ھے اور دوا کے طور پر استعمال ہوتا ھے ۔

Salicional : (n) [G.] دیکھو Salicet

Salicyl : (n) [Fr. 'Salicyle'.] صفصافی تیزاب کی اصل ۔

Salicylate : (n) صفصافی تیزاب کا نمک ۔

Salicylic : (a) صفصافی ۔

Salicylic acid : (n) صفصافی تیزاب ۔

Salicylide : (n) صفصافی تیزاب کا نابید (Anhydride) ۔

Salicylism : (n) صفصاف خوری : صفصافی تیزاب کھانا : سمیت صفصاف ۔

Salicylite : (n) وہ نمک جو Salicylol کے دوسرے دھاتوں کے آکسائیڈ اور ہائیڈریٹ پر عمل سے بنتا ھے ۔

Salicylize : (v) صفصانا : صفصافی تیزاب ملانا ۔

Salicylol : (n) ایک قسم کا تیل جو Salicylic تیزاب اور Salicylic aldehyde کے بین بین ہوتا ھے ۔

Salicylous : (a) صفصافی دار : صفصافی آمیز ۔

Salience : (n) (۱) نمایاں خصوصیت ۔ (۲) ابھار ۔

Salient : (a) [L. 'Saliencs'.] (۱) اچھلتا ہوا : ناچتا ہوا (مزاحاً) ۔ (۲) نکلا ہوا: ابھرا ہوا : پیش آمدہ : بیرون رو (زاویہ)۔ (۳) نمایاں ۔ (۴) (نقابت) جستی ۔

Salient : (n) (۱) بیرون رو زاویہ : زاویہ خارجہ (فوجی خندق وغیرہ کا) ۔ (۲) ابھرا ہوا یا باہر کو نکلا ہوا حصہ : بیرونی حصہ ۔(۳) حملہ آورانہ ابھار (تودہ) دشمن کے مقبوضہ علاقے میں ۔

Salient angle : (n) بیرون رو زاویہ : زاویہ خارجہ : قلعہ بندی یا جنگی خط پر ۔

Salient features : (n) نمایاں خط و خال : نمایاں کیفیت ۔

Salient points : (n) نمایاں امور ۔

Salientia : (n) [L.] نوع غوک ۔

Saliently : (adv.) نمایاں طور پر : بیرونی طور پر ۔

Saliferous : (a) [L. 'Sal' + ferous.] (ارضیات) نمک دار ۔

Salifiable : (a) جو ترشے کے ساتھ مل کر نمک بنا سکے ۔

Salification : (n) نمک میں تبدیلی : نمک بننا : نمک سازی ۔

Saligenin : (n) [Fr. 'Saligenine'.] جوہر صفصاف کو ہلکے ترشے کے ساتھ تحلیل کرانے سے حاصل ہونے والا مادہ ۔

Saligot : (n) [OFr.] آبی شاہ بلوط ۔

Salimeter : (n) [L. 'Sal' + -meter.] نمک پیما : نمک کی مقدار معلوم کرنے کا آلہ ۔

Salina : (n) [Sp.] (۱) کھاری جھیل : چشمۂ شور : کھاری دلدل ۔ (۲) کا خانۂ نمک : نمک بنانے کا برتن ۔

Salination : (n) نمک ملانا ۔

Saline : (a) (۱) کھاری : نمکین : شور ۔ (۲) کھاری دلدل یا زمین میں پیدا ہونے والا (پودا) ۔

Saline : (n) (۱) آب شور : کھاری جھیل : چشمۂ شور : کھاری دلدل : نمک بنانے کا برتن : نمک کا کارخانہ ۔ (۳)کھاری جُلاب: نمک کا سہل : مسہل نمک ۔

Salinity : (n) نمکینیت : کھاری پن : شوریت ۔

Salino- : (Prefix) جزو ترکیبی : لاطینی لفظ Sal سے مشتق ھے جن الفاظ کے ساتھ ھے ان کے معنی نمک کے پیدا کر دیتا ھے ۔

Salinogenic : (a) نمك زا ۔

Salinometer : (n) نمك كا پيمانه : نمك كى مقدار معلوم كرنے كا آله : نمك پيما : نمك آب پيما ۔

Saliretin : (n) [Fr. 'Saliretine'.] Saligenin پر ہلکے ترشے کے عمل سے پیدا ہونے والا مادہ ۔

Saliva : (n) [L.] تھوك : لعاب دہن : رال : ریق ۔

Salivant : (a& n) تھوك لانے والا : لعاب آور ۔

Salivary : (a) [L. 'Salivarius'.] لعاب دار : لعابی : ریقی ۔

Salivate : (v) لعاب پیدا کرنا یا ہونا : منه سے رال بہنا ، ٹپکنا ۔

Salivation : (n) تھوك نكلنا : لعاب خیزی : سیلان ریق : كثرت لعاب : رال بہنا ۔

Salk vaccine : (n) [Named after Jonas E. Salk , the inventor.] فالج اطفال (Poliomyelitis) کا پہلا ٹیکہ جو Jones E. Salk نے ایجاد کیا تھا ۔

Salle : (n) [Fr.] کاغذ کے کارخانے میں چھانٹ کر الگ کرنے کا شعبه ۔

Salle-a-menger : (n) کھانے کا کمرا : قہوہ پینے کا کمرہ : تناول خانه ۔

Salle d'attente : (n) انتظار خانه : مسافر خانه ۔

Sallee-man : (n) [f. 'Salle' , Sea port in Morocco'.] ایك قسم كا سمندری مرجانیه ۔

Sallenders : (n) [Origin unkn.] خارش یا کھجلی کی بیماری (جو گھوڑوں کی پچھلی ٹانگوں کے جوڑوں کے اندار کی جانب ہو جاتی ہے) ۔

Sallet : (n) دیکھو Salad

Sallet/ Salade : (n) [Fr.'Salade'.] ایك قسم كا خود جس كا نچلا سرا پیچھے کی طرف نکلا ہوا ہوتا تھا ۔

Sallow / Sally : (n) [OE. 'Salh'.] (۱) بید مجنوں : بید کا درخت : لکڑی یا شاخ ۔ (۲) بعض قسم کے پروانوں کا نام ۔

Sallow : (a) [OE. 'Salo'.] زرد : پیلا : سانولا : پھیکا ۔

Sallow : (n) (۱) زرد کرنا : پیلا کرنا ۔ (۲) زرد ہونا : پیلا ہونا ۔

Sallow thorn : (n) ایك قسم كا پودا ۔

Sallowish : (a) زرد سا : زردی مائل : پیلاہٹ لئے ۔

Sallowness : (n) زردی : پیلا پن : پیلاہٹ ۔

Sallowy : (a) بید والا : بید سے بھرا ہوا : (مقام) جہاں بید کثرت سے ہو ۔

Sally : (n) [Fr. 'Saillie'.] (۱) ہجوم : تاخت : زقند : جھپٹ : اُڑان ۔ (۲) خروج : نکاس : ظہور ۔ (۳) سیر : تفریح ۔ (۴) بلند خیالی : بلند پروازی ۔ (۵) ہنسی : مذاق : مزاح : دل لگی : ٹھٹھا : ٹھٹھول : فقرہ بازی ۔ (۶) (تعمیرات) پیش آمدہ : بڑھاؤ ۔ (۷) اچانك سرگرمی ۔

Sally : (n) (۱) گھنٹی کی پہلی جنبش ۔ (۲) رسی کا وہ حصه جس میں گھنٹی لٹکتی ہے ۔

Sally : (v) (۱) نکلنا : باہر نکلنا ۔ (۲) اندر سے نکل کر حمله کرنا : محصورین کا محاصرین پر حمله کرنا : چڑھ دوڑنا ۔ (۳)سفر یا مہم پر نکلنا ۔

Sally-gate : (n) (قلعه وغیرہ کی دیوار میں) چھوٹا دروازہ ۔

Sally-hole : (n) سوراخ جس میں سے گھنٹی کی رسی گزرتی ہے ۔

Sally-Lunn : (n) [after Sally Lunn, a 18th Century baker.] ہلکا اور میٹھا کیك ۔

Sally-port : (n) (۱) (قلعه) دریچه : وہ راسته جس سے محصور فوج نکل کر محاصرین پر حمله کرتی ہے ۔ (۲) جہاز کے پہلو کا بڑا دروازہ جس سے بارودی سرنگ وغیرہ میں آگ لگا کر حملے کے لوگ بچنے کے لئے بھاگتے ہیں ۔ (۳)دیکھو Portsmouth : وہ جگه جہاں جنگی کشتیاں لگائی جاتی ہیں ۔

Sally-saw : (n) ایك قسم كا مدور آرا ۔

Salmagundi : (n) [Fr. 'Salmigondis'.] (۱) ایك قسم كا سالن جس میں مچھلی ، گوشت ، انڈا اور پیاز وغیرہ ڈالتے ہیں : دیوانی ہانڈی ۔ (۲) مختلف قسم کے مضامین کا مجموعه : کشکول ۔ (۳) مجموعهٔ لطائف و ظرائف ۔ (۴) مرکب : گھال میل ۔

Salmanazer : (n) ۱۲ کوارٹ (Quarts) شراب کی بوتل ۔

Salmi : (n) [Fr. 'Salmigondis'.] شکار کی ہوئی چڑیوں کا مسالے دار گوشت ۔

Salmiac : (n) [G. 'Salmiak'.] نوشادر ۔

Salmo : (n) [L.] مچھلیوں کی ایک جنس ۔

Salmon : (n) [AFr. 'Sa(u) moun'.] (۱)سامن : سلیمانی مچھلی : حوت سلیمانی : ایک قسم کی نہایت لذیذ مچھلی (جس کا گوشت نارنجی رنگ کا ہوتا ھے) ۔ (۲) Salmon colour کا مخفف ۔

Salmon : (a) سامنی (رنگ کا) : نارنجی ۔

Salmon berry : (n) بعض قسم کی رس بھری کا نام ۔

Salmon-brick : (n) نیم پختہ اینٹ ۔

Salmon-colour : (n) نارنجی رنگ ۔

Salmon-fishing : (n) (۱) سامن کا شکار ۔ (۲) سامن ماہی گاہ ۔

Salmon-ladder : (n) بند وغیرہ جو پانی میں سامن مچھلی پکڑنے کے لئے بناتے ہیں ۔

Salmon-leap : (n) دیکھو Salmon ladder

Salmon-pass : (n) دیکھو Salmon ladder

Salmon-trout : (n) سامن نما مچھلی : شمالی یورپ کے سمندر کی ایک مچھلی جو سامن کی سی ہوتی ھے ۔

Salmon-wire : (n) باڑ جو سامن مچھلی پکڑنے کے لئے استعمال کی جاتی ھے ۔

Salmonella : (n) [mod. L. 'Salmon'.] ایک قسم کا مرض آفریں جرثومہ : سامنی جرثومہ ۔

Salmonellosis : (n) [mod. L. 'Salmon'.] مرض جو سامنی جرثومہ سے پیدا ہوتا ھے ۔

Salmonot : (n) سامن کا بچہ : سامنچہ ۔

Salmonoid : (a & n) سامن کے رنگ کی (مچھلی) ۔

Salnatron : (n) [Sal + natron] خام سوڈیم کاربونیٹ ۔

Salol : (n) [f. 'Sal(cyl) + -ol.] ایک سفید بلوری خوشبودار سفوف جو دافع تپ اور مانع عفونت کے طور پر استعمال کیا جاتا ھے ۔

Salon : (n) [Fr.] (۱) سالون : یورپی ملکوں (خاص کر فرانس) میں ملاقات یا تقریب کا کمرہ یا دیوان خانہ ۔ (۲) اعلیٰ طبقے کی خاتون کا ملاقات کا کمرہ : اعلیٰ طبقے کی خاتون کے گھر پر معزز لوگوں کا اجتماع ۔ (۳) آرائشی دکان : خانۂ آرائش : مشاطہ خانہ ۔

The salon : ان مصوروں کی تصویروں ، مجسموں وغیرہ کی سالانہ نمائش (پیرس میں) جو زندہ ہیں ۔

Saloon : (n) [Fr. 'Salon'.] (۱) دیوان خانہ : ہوٹلوں ، قہوہ خانوں کا بڑا کمرہ (بڑے مجمعوں یا نمائش کے قابل)۔(۲)(جہاز میں) بڑا مشترک کمرہ یا اول درجے کے مسافروں کا کمرہ : عرشہ : ہوائی جہاز میں مسافروں کا کمرہ ۔ (۳)(امریکا میں) شراب خانہ : انگلستان میں اعلیٰ درجے کا شراب خانہ ۔ (۴) دیکھو Saloon car , Carriage ۔ (۵)آراستہ بڑا کمرہ ۔

Saloon bar : (n) انگلستان کی سرائے میں اعلیٰ درجے کا شراب خانہ ۔

Saloon car : (n) بند موٹر جس میں ڈرائیور کے پیچھے کوئی اوٹ نہ ہوتی ہو ۔

Saloon carriage : (n) ریل کی گاڑی جس میں درجوں کی تقسیم نہ ہو بلکہ جو ایک وسیع کمرے کی طرح پر تکلف طور پر آراستہ ہو ۔

Saloon deck : (n) (جہاز کا) عرشہ (اول درجہ کے مسافروں کے لئے مخصوص ۔

Saloon keeper : (n) (امریکی) شراب خانے کا مالک : مے فروش : پیر مغاں ۔

Saloon pistol / -rifle : (n) طمنچہ یا طپنچہ جس سے نزدیکی نشانہ بازی کی مشق کی جاتی ھے ۔

Saloonist : (n) دیکھو Saloon keeper

Saloop : (n) (۱) ثعلب مصری : ثعلب ۔ (۲) ثعلب مصری کا جو شاندہ (جو کسی زمانے میں لندن میں بجائے قہوہ فروخت ہوتا تھا)۔

Saloopian : (a) [(Salop, alternative name of Shropshire'.] Shropshire کا یا اس سے متعلق ۔

Salopian : (n) (۱) Shropshire کا باشندہ ۔ (۲) Shrewbury کے مسلک کا حامی ۔

Salopian ware : (n) (۱) سرخ اور سفید مٹی سے بنا برتن جو

Shropshire میں پایا گیا ۔ (۲) بھدا اور غیر شفاف برتن جو اٹھارھویں عیسوی میں Shropshire میں بنایا گیا تھا ۔

Salp : (n) [Fr. 'Salpe'.] غلاف پوش رخوؤں کی ایک جنس ۔

Salpa : (n) [mod. L.] دیکھو Salp

Salpian : (n) غلاف پوش رخوہ ۔

Salpiglossis : (n) [mod. L.] خوشنما گلا : باغوں کے لئے ایک قسم کا پودا جس کے پھول خوشنما ہوتے ہیں ۔

Salpingitis : (n) [mod. L.] ورم بیض نالی ؛ ورم استاخی نلی ۔

Salpingo- : جزو ترکیبی بمعنی "بیض" یا "استاخی نلی" ۔

Salpinx : (n) [Gr. 'Salpink'.] (۱) قدیم یونانی بگل ۔ (۲) بیض نالی ۔ (۳) استاخی نلی ۔

Salse : (n) Fr. ] گِلی برکان ۔

Salsify : (n) [Fr. 'Salsifis'.] ایک قسم کا پودا جس کی جڑیں لمبی اور اسطوانی ہوتی ہیں (ترکاری کا کام دیتا ھے) ؛ مٹر زمینی ۔

Salsola : (n) [mod. L.] جنس خرفہ : آشان : ایک قسم کا جڑی نما پودا ۔

Salsolaceous : (a) جنس خرفہ سے متعلق یا اس سے مشابہ ۔

Salsuginous : (a) [L. 'Salsugo- + -ous'.] شور آبی : نمک آمیز مٹی میں پیدا ہونے والے (پودے) ۔

Salt : (n) [OE. 'Salt, Sealt'.] (۱) نمک : لون ۔ (۲) تیزی : تندی ۔ (۳) لطیفہ : ظرافت : نکتہ ۔ (۴) (کیمیا) کھار : شور : نمک ۔ (۵) دیکھو Salt-cellar ۔ (۶) زمین کا نمک : وہ طبقہ جس کے وجود سے دنیا کی حالت بہتر ہو ۔ (۷)دیکھو Salt marsh ۔ (۸) ملاح : جہاز راں : تجربہ کار ملاح ۔ (۹) خوراک : مایحتاج ۔ (۱۰) عقل سلیم ۔ (۱۱)نمکین پانی جو سمندر سے دریا میں داخل ہو ۔ (۱۲) (مجازاً) ذائقہ : نکتہ سنجی ۔

Above the salt : ذی مرتبت : ذی حیثیت (اپنے ہم چشم یا برابر والوں کے ساتھ کھانا کھانے والا) ۔

Attic salt : (نمک یونانی) ملیح ظرافت : لطیف نکتہ ۔

In salt : نمکین : نمک آلود : نمک میں لگایا ہوا ۔

Table salt : صاف پسا ہوا نمک ۔

(To be) worth one's salt : اہل ہونا : لائق ہونا : قابل ہونا ۔

To drop, cast a pinch of , put, salt, on the tail of : گرفتار کرنا : پکڑنا : اسیر کرنا ۔

To eat salt with (a person) / To eat (a person's) salt : کسی کا نمک کھانا : نمک خوار ہونا : کسی کے ہاں مہمان ہونا ۔

To take with a grain of salt : مبالغہ آمیز خیال کرنا : تمام و کمال یقین نہ کرنا : صرف کسی جز کا یقین کرنا ۔

White salt : سفید (صاف کیا ہوا) نمک ۔

Salt : (a) (۱) کھاری : نمکین : شور : سلونا ۔ (۲) تیز : تند : تلخ : کڑوا : چٹپٹا ۔ (۳) دلدلی : بحری ( پودے) ۔ (۴) تیز : تلخ : دلگداز : جگر خراش (نالے ، آنسو) ۔ (۵) تیکھا : لگتا ہوا : چبھتا ہوا (مذاق ، ٹھٹھول) ۔ (۶) بہت زیادہ : حد سے زیادہ (قیمت ، دام ، مطالبہ) ۔

Salt : (v) (۱) نمک لگانا : نمک کے پانی میں ڈالنا : نمک میں بھگونا (تاکہ خراب نہ ہو ) : نمک چھڑکنا (خصوصاً) سڑک پر جمی ہوئی برف پر تاکہ پانی بن کر بہہ جائے : (بائبل ، نذر یا قربانی کی چیز پر) نمک چھڑکنا : (نو زائیدہ بچے پر) نمک ملنا ۔ (۲) نمک بنانا : نمک مسالا لگانا : نمک مرچ لگانا (مجازاً) تلخ کرنا : تکلیف میں تکلیف کا اضافہ کرنا ۔ (۳) نمک ملنا (خصوصاً تصویر کشی کے کاغذ پر) ۔ (۴) دلچسپ یا دلکش بنانا ۔ (۵) (عام) (تجارت) حد سے زیادہ قیمت لگانا (اشیا پر) : (کھاتے بہی میں) فرضی اور غلط اندراج کرنا ۔ (۶) (کان کنی) کان میں قیمتی دھاتوں یا سونے کے سفوف چھینٹ کر فریب سے اس کان کو زیادہ نفع بخش ظاہر کرنا ۔

To salt down (away) : محفوظ کرنا : پس انداز کرنا ۔

To salt down : (امریکا) ڈانٹنا : خبر لینا : سرزنش کرنا ۔

Salt and pepper : (n) دیکھو Pepper-and-salt

Salt away / -down : (v) (۱) (گوشت ، انڈا وغیرہ) نمک لگا کر محفوظ کرنا ۔ (۲) محفوظ کرنا : پس اندازہ کرنا : بچانا ۔

Salt-bottom : (n) نشیبی زمین جس میں لونی لگ جائے ۔

Salt-bush : (n) آسٹریلیا کے بعض پودوں کے نام ۔

Salt-cake : (n) (۱) نمک کی ٹکیا ۔ (۲) سوڈیم سلفیٹ ۔

Salt car : (n) ایک مرکب جس کے ذریعے کبوتروں کو پرچاتے یا پھسلاتے ہیں ۔

Salt-cellor : (n) (۱) نمک دان ۔ (۲) (روزمرہ) عورتوں کی ہنسلی کے اوپر کا گہرا گڈھا (بد صورتی کی علامت) ۔

Salt-eel : (n) (بحری) رسی کا سرا (جو بطور کوڑا استعمال ہو) ۔

Salt glaze : (a) نمک کالک یا روغن (جو پتھروں کے برتنوں پر کیا جاتا ہے اس طرح پر کہ برتنوں کے پکائے جانے کے وقت بھٹی میں نمک کے ڈھیلے ڈال دئے جاتے ہیں ) ۔

Salt-horse : (n) نمکین بیف : گائے کا خشک گوشت : نمکین گوشت ۔

Salt junk : (n) نمکین گوشت : مسالے دار گوشت : خشک گوشت ۔

Salt-lick : (n) نمک زار (اسی زمین جہاں جانور جمع ہو کر زمین کا نمک چاٹتے ہیں ) ۔

Salt-looking : (a) ملاحت نما چہرے والا : نمکین چہرے والا ۔

Salt-marsh : (n) شورہ زار : وہ دلدل جس میں سنمدری پانی بھرا رہتا ہے ۔

Salt-mine : (n) نمک کی کان : کان نمک ۔

Salt-pan : (n) (۱) نمک کی جھیل (سمندر کے قریب نشیبی زمین جہاں بذریعہ تبخیر نمک بنایا جاتا ہے ۔ (۲) طاس نمک : برتن جو نمک بنانے میں کام آتا ہے ۔

Salt-pit : (n) غار نمک : نمک کا گڑھا ۔

Salt-pond : (n) نمک کا حوض (قدرتی یا مصنوعی جس میں سے سمندر کا پانی بھاپ بن کر اُڑ جائے اور نمک تہ میں رہ جائے ۔

Salt-radical : (n) لونی اصلیہ : کوئی چیز جو دھات یا اس کے مساوی گرفتہ کے ساتھ مل کر نمک بناتی ہے ۔

Salt-rheum : (n) بعض قسم کے گرمی دانے ۔

Salt-rising : (n) نمکین لپٹی جو خمیر کی طرح استعمال ہوتی ہے ۔

Salt-stand :(n) نمک دان ۔

Salt-tax : (n) محصول نمک جو انقلاب سے پہلے فرانس میں لگایا گیا تھا ۔

Salt-water : (n) (۱) آب شور : کھارا پانی : سمندر کا پانی ۔ (۲) آنسو : اشک ۔ (۳) بعض بحری جانوروں کے نام کے ساتھ آتا ہے ۔

Salt-well : (n) کھاری باؤلی (کنواں جس میں سے نمک کا پانی نکالا جاتا ہے ۔

Salt-work : (n) نمک کاکارخانہ ۔

Saltant : (a) [L. 'Saltants'.] (نقابت) اچھلتا ہوا چھوٹا جانور ۔

Saltarello : (a) [It.] اطالوی یا ہسپانوی رقص ۔

Saltatian : (n) [It. 'Saltation'.] (۱) قلانچ : جست : کود پھاند : اچھل کود ۔ (۲) رقص : ناچ ۔ (۳) اچانک حرکت : یکایک جنبش ۔

Saltatorial : (a) (۱) اچھلتا کودتا : کودتا پھاندتا ۔ (۲) اچھلنے والا : کودنے والا : کودنے پھاندنے والا ۔

Saltatorious : (a) دیکھو Saltatorial

Saltatory : (a) (۱) دیکھو Saltatorial ۔ (۲) اچانک حرکت سے پیدا ہونے والا : جستیہ : یکایک جنبش سے پیدا ہونے والا ۔

Salted : (a) (۱) نمک لگا کر محفوظ کیا ہوا ۔ (۲) نمک لگایا ہوا :نمکایا ہوا ۔ (۳) (مجازاً) ظریفانہ : عاقلانہ ۔ (۴) (عام) تجربہ کار: مشاق (آدمی):سدھایا ہوا(گھوڑا) ۔ (۵)(کاروبار) جس کی قیمت پر فریب طور سے بڑھا دی گئی ہو ۔

Salter : (n) [OE. 'Sealtere'.] (۱) نمک ساز : نمک فروش : لونیا ۔ (۲) دیکھو Drysalter ۔ (۳) (مچھلی وغیرہ کو) نمکانے والا : نمک لگانے والا ۔ (۴) نمک کے کارخانے میں کام کرنے والا ۔ (۵) وہ ظرف جس میں چیزوں کو نمکایا جاتا ہے ۔ (۶) (ٹراؤٹ ، مچھلی) جو انڈے دینے کے لئے دریا یا سمندر میں نیچے اتر گئی ہو ۔

Saltern : (n) [OE.'Sealtern'.] (۱) کارخانۂ نمک ۔ (۲) تالاب یا گڑھے جہاں سے قدرتی تبخیر کے ذریعے نمک حاصل ہوتا ہے ۔

Saltery : (n) (۱) کارخانۂ نمک ۔ (۲) مچھلیوں کو نمکانے کا کارخانہ ۔

Saltigrade : (a) [mod. L. 'Saltigradae'.] : پھاندنے والی (مکڑی) : جست چال ۔

Saltigrade : (n) پھاندنے یا کودنے والی مکڑی : جست چال مکڑی ۔

Saltily : (adv.) تیکھے پن سے : تیزی کے ساتھ ۔

Saltimbanco/ -banque/ -bank : (n) [It.'Saltimbanco'.] (۱) اتائی : نیم حکیم : بازاری دوا فروش : دورہ گرد ۔ (۲) خود فروش : شیخی باز : لاف زن ۔

Saltiness : (n) تیکھاپن : ملاحت : نمکینی ۔

Salting : (n) (۱) نمکائی : نمک لگانا ۔ (۲) شورہ زا ۔

Saltire : (n) [ME. 'Sawturoure'.] (نقابت) چلیپائی شکل جو کئی متوازی خطوط کے تقاطع سے بنتی ہے ۔

In saltire : کئی متوازی خطوط کے تقاطع سے بنی ہوئی چلیپائی شکل سے مرتب ۔

Saltire ways / Saltirewise : (adv.) کئی متوازی خطوط کے تقاطع سے بنی چلیپائی شکلوں سے مرتب ہو کر ۔

Saltish : (a) ملیح : نمک آلود : نمکین سا : سلونا سا : کسی قدر کھاری ۔

Saltishly : (adv.) کسی قدر نمکینیت کے ساتھ ۔

Saltishness : (n) نمکین سا ہونا : نمکینیت: سلونا سا ہونا : سلوناپن ۔

Saltless : (a) بے نمک : پھیکا ۔

Saltly : (adv.) (۱) تیکھے پن کے ساتھ : تیزی کے ساتھ ۔ (۲) نمکینی کے ساتھ ۔

Saltness : (n) نمکینی : سلونا پن : کھاری پن ۔

Saltpetre / Saltpeter : (n) شورہ : قلمی شورہ : جو کھار : بارود کا خاص جز ۔

Chili saltpetre / Cubic- : چلی کا شورہ جو مکعب ٹکڑوں کی شکل میں ہوتا ہے ۔

Saltpetre-paper : (n) شورے کا کاغذ : شورے میں ڈبویا ہوا کاغذ (جس سے بارود میں آگ لگتی ہے) ۔

Saltpetre-rot : (n) لونا : لونی ۔

Saltpetreing : (n) لونی لگنا ۔

Saltus : (n) [L.] (منطق) فوری پلٹ : فوری تبدیلی : یکایک تبدیلی ۔

Saltwort : (n) ایک بحری پودا : جنس خرفہ ۔

Salty: (a) (۱) نمکین : نمک آلود : سلونا ۔ (۲) محرک : مہیج : دلچسپ ۔ (۳) تیز : تند ۔ (۴) لطیف : چاشنی دار : چٹپٹا ۔ (۵) تجربہ کار : ماہر : مشاق ۔ (۶) منہ زور (گھوڑا) ۔

Salubrious : (a) [L. 'Salubris' + -ous.] صحت بخش : صحت آور : فرحت بخش : خوش گوار : موافق (آب و ہوا ، کبھی کبھی غذا) ۔

Salubriously : (adv.) خوش گواری سے : صحت بخش طور پر ۔

Salubriousness : (n) صحت بخش ہونا : خوش گوارنا ۔

Salubrity : (n) خوش گواری : صحت بخشی : فرحت بخشی ۔

Saluki / Salug(h)i / Selug(h)i : (n) [Arab. 'Saluki'.] تازی (کتا) : سلوکی ۔

Salutary : (a) [Fr. 'Salutaire' or L. 'Salutaris'.] (۱) صحت بخش : صحت آور ۔ (۲) مفید : فائدہ مند : سود مند ۔

Salutation : (n) [Fr. 'Salutation' or L. 'Salutatio'.] (۱) سلام کرنا: صاحب سلامت ۔ (۲) اسلام علیکم ۔

The Augelical salutation : (ملکوتی) سلام برکت کی دعاء ۔

Salutatorian: (n) عطائے اسناد کی تقریب میں خطبۂ استقبالیہ پڑھنے والا ۔

Salutatory : (a) (۱) سلام سے متعلق ۔ (۲) خطبۂ استقبالیہ سے متعلق ۔

Salutatory : (n) خطبۂ استقبالیہ ۔

Salute : (n) [Partly Fr. 'Salut'.] (۱) سلام : آداب : تسلیم : کورنش : نمستے ۔ (۲) سلامی (فوجی یا بحری) : توپوں کی سلامی ۔ (۳) (شمشیر زنی) شمشیر زن کی سلامی (حریفوں کے درمیان) ۔

(To stand) at (the) salute : سلامی کے لئے کھڑا ہونا ۔

Salute : (v) (۱) سلام کرنا : آداب بجا لانا : آداب عرض کرنا : مجرا کرنا ۔ (۲) سلامی دینا ۔ (۲) سلامی بوسہ دینا یا لینا ۔ (۳) دکھائی دینا : نظر آنا ۔ (۵) استقبال کرنا : ملنا (مسکراہٹ کے ساتھ) ۔

I salute you : اسلام علیکم ۔

Saluter : (n) — سلام کرنے والا ۔

Salutiferous : (a) [L. 'Salutifer' -ous.] — صحت بخش : صحت آور : شفا بخش ۔

Salutiferously : (adv.) — صحت بخش طور پر : شفا بخش طور پر ۔

Salvability : (n) — (دینیات) نجات پانے کی اہلیت یا صلاحیت ۔

Salvable : (a) — (۱) (دینیات) جسے نجات مل سکے : قابل نجات ۔ (۲) جسے بچایا جا سکے ۔

Salvableness : (n) — قابل نجات ہونا ۔

Salvage : (n) [Fr.] — (۱) جہاز کو خطرے سے یا دشمن کے قبضہ سے نکال لانے کا معاوضہ : معاوضہ رستگاری یا زر رستگاری (جہاز کو بچانے یا نکالنے کا) ۔ (۲) ڈوبے ہوئے جہاز کو یا اس کے سامان کو نکال لانا : نجات جہاز یا جہاز کا بچاؤ ۔ (۳) آگ یا پانی سے سامان نکال لانا ۔ (۴) آگ یا پانی سے نکالا ہوا سامان : مال رُستہ : باز یافت ۔ (۵) کوئی چیز مثلاً عضو ، نسیج یا مریض جو انسدادی یا معالجاتی تدبیر سے بچایا جائے ۔

To make salvage of : — بچانا : نجات دلانا ۔

Salvage : (a & n) — (۱) وحشی : جنگلی : بربری : غیر متمدن شخص جس کی معاش ماہی گیری اور صید افگنی پر ہو ۔ (۲)دیکھو Salvage man ۔ (۳) ظالم : سفاك : جابر : بے رحم : خونخوار شخص ۔

Salvage : (v) — (۱) ڈوبے ہوئے جہاز یا اس کے سامان کو نکال لانا : آگ سے نکال لانا : بچانا ۔ (۲) انسدادی یا معالجاتی تدبیر سے بچانا (کسی عضو ، نسیج یا مریض کو) ۔

Salvage corps : (n) — حفاظتی دستہ (جو شہروں میں املاك کو آگ سے بچانے کے لئے مقرر کیا جاتا ہے) : آگ گارڈ ۔

Salvage money : (n) — بچانے یا نکال لانے کا انعام : معاوضۂ رستگاری : زر رستگاری ۔

Salvager : (n) — ڈوبے ہوئے مال کو نکالنے والا (آدمی یا جہاز) ۔

Salvarsan : (n) [G.] — شافی سنکھیا : سال و رسان : آتشك کی مشہور دوا ہے جسے سنبل خار سے ۱۹۰۸ء میں Ehrlich نے ایجاد کیا تھا ۔

Salvation : (n) [ME. 'Sa(u) vacioun'.] — (۱) نجات : مکتی ۔ (۲) حفاظت : بچاؤ ۔ (۳) ذریعۂ نجات یا حفاظت ۔ (۴)نجات دہندہ ۔

To be the salvation of : — کسی کے لئے ذریعۂ نجات ہونا ۔

To find salvation : — (۱) نجات پانا ۔ (۲) ایمان لانا : (مزاحاً) کوئی ایسا گُر دریافت کرنا جس سے انسان اپنے اصول سے نجات پا سکے ۔

Salvation Army : (n) — مکتی فوج : عیسائیوں کی ایك جماعت جس کا مقصد عوام میں مذہبی بیداری پیدا کرنا ہے ۔

Salvationalism : (n) — مُکتی فوج کا عقیدہ ۔

Salvationism : (n) — (۱) مذہبی تعلیم جس میں نجات روح پر زیادہ زور دیا جاتا ہے : کفارۂ مسیح کا عقیدہ ۔ (۲) مکتی فوج کے اصول یا طریقے ۔

Salvationist : (n) — کفارۂ مسیح کا عقیدہ رکھنے والا ۔

Salve : (n) [OE. 'Salf, Sealfe'.] — (۱) مرہم : ضماد : لیپ ۔ (۲) تار کول اور چربی کا مرکب : لیپ (جو بھیڑوں کو لگایا جاتا ہے) ۔ (۳) مسکن : سکون بخش (چیز یا بات) درد دل کا علاج (روحانی مرض کا) ۔

Salve : (n) [L.] — (۱) حرف 'S' کا تلفظ : سلام علیك ۔ (۲) (رومن کیتھولك چرچ) ایك راگ جو لفظ Salve سے شروع ہوتا ہے ۔

Salve : (v) — (۱) مرہم لگانا ، رکھنا : لیپ لگانا ۔ (۲) تسکین بخشنا : روحانی امراض کا علاج کرنا ۔ (۳) لیپ لگانا (بھیڑ کو) ۔

Salve : (v) — جہاز کو پانی سے نکال لانا : آگ سے (املاك کو) بچانا : بچانا ۔

Salver : (n) — طشت (چاندی یا پیتل کا، جس میں خدمتگار خط یا فواکہات پیش کرتے ہیں) ۔

Salver-shaped : (a) — (نباتیات) طشتریا : طشتری شکل ۔

Salvia : (n) [mod. L.] — ساج (Sage) پودوں کی قسم کا ایك پیوستہ چہر پودا : جنس ساج ۔

Salvo : (n) [L.] — (۱) (حقوق وغیرہ کی حفاظت کے لئے) شرط : قید : استثنا : راہ گریز ۔ (۲) ٹال مٹول : عذر لنگ ۔ (۳) بچاؤ: چارۂ کار تدبیر : ترکیب ۔

Salvo : (n) — (۱) سلامی : شلك (توپ یا بندوق کے مسلسل فائر سے)۔ (۲) (توپ یا بندوق کی) باڑ ۔ (۳) (مجازاً) تعریف کی بھرمار ۔

Salvo : (v) — (توپ یا بندوق کی) باڑ مارنا ۔

**Scarf-jointing : (n)** (لکڑی ، دھات ، چمڑے کی چیزوں میں اس طرح کا) جوڑ لگانا (کہ ان کی سطح مسطح رہے) ۔

**Scarf-loom : (n)** گلو پوش باف : تنگ کپڑا بننے کا کرگھا ۔

**Scarf-pin : (n)** ٹائی پن ۔

**Scarf-ring : (n)** حلقۂ رومال : رومال : گلوپوش وغیرہ کا چھلا ۔

**Scarf-skin : (n)** بشرۃ الجلد : حول جلد : حولیہ : جلد کا بیرونی طبقہ (خصوصاً وہ جو ناخن سے چسپاں ہوتا ہے)۔

**Scarfed : (a)** رومال پوش : اسکارف پوش : گلوبند سے آراستہ ۔

**Scarification : (n)** پچھاڑنا : چھوٹے چھوٹے اور کم گہرے زخم لگانا : نشتر زنی : چھوٹے چھوٹے اور کم گہرے زخم ۔

**Scarificator : (n)** پچھنا : مشراط : آلۂ خوں ریز (یہ ایک آلۂ جراحی ہے اس میں کئی چھوٹے چھوٹے نشتر لگے ہوتے ہیں) ۔

**Scarifier : (n)** (۱) مشراط : نشتر زن ۔ (۲) سہاگا : پنج شاخہ (یہ ایک آلۂ زراعت ہے جس کے ذریعہ مٹی ہلائی جاتی ہے الٹی نہیں جاتی) ۔ (۳) (سڑک بنانے میں) سڑک توڑنے کا آلہ ۔

**Scarify : (v)** [Fr. 'Scarifier'.] (۱) (جراحی) پچھنانا : پچھنے لگانا : چھوٹے چھوٹے اور کم گہرے زخم لگانا ۔ (۲) جلد تراشی کرنا ۔ (۲) سخت تنقید وغیرہ سے رنج و صدمہ پہنچانا ۔ (۳) سہاگا سے زمین کھرچنا ۔ (۵) درخت کی چھال میں شگاف لگانا ۔

**Scarify : (v)** ڈرانا : خوفزدہ کرنا ۔

**Scariose : (a)** [mod. L. 'Scariousus'.] (۱) (نباتیات) کاغذی ۔ (۲) (حیوانیات) فلسی ۔

**Scarious : (a)** دیکھو Scariose

**Scarlatina : (n)** [It. 'Scartattina'.] قرمزی بخار : لال بخار : قرمزیہ : یہ ایک قسم کا متعدی بخار ہے جس میں جسم پر سرخ آبلے پڑ جاتے ہیں

**Scarlatinal : (a)** قرمزی بخار سے متعلق : لال بخار سے پیدا ہونے والا ۔

**Scarlatiniform : (a)** لال بخار نما ۔

**Scarlatinous : (a)** قرمزی بخار میں مبتلا ۔

**Scarless : (a)** بے داغ : بے نشان ۔

**Scarlet : (n)** [OFr. 'Escarlate'.] (۱) تیز سرخ رنگ جو مائل بہ نا رنجی ہو : گلناری رنگ ۔ (۲) نارنجی مائل سرخ رنگ کا لباس : گلناری پوشاک : قرمزی جامہ ۔ (۳) اس رنگ کا سرکاری یا رسمی یا دستوری لباس : ایسا لباس جو سرکاری عہدے یا پیشہ ورانہ مرتبے کے لحاظ سے پہنتے ہیں : شکار گاہ میں پہنا جانے والا ایک قسم کا کوٹ :

**Scarlet : (a)** (۱) گلنار : قرمزی ۔ (۲) قرمزی پوشاک میں ملبوس ۔ (۳) (غصہ یا طیش میں) لال : سرخ ۔ (۳) (مجازاً) قابل نفرت : ننگ انسانیت ۔

**Scarlet admiral : (n)** ایک قسم کی تتلی ۔

**Scarlet-bean : (n)** قرمزی بین : ایک قسم کی پھلی جس کے پھول سرخ ہوتے ہیں ۔

**Scarlet day : (n)** جامعوں کی یا شہری تقریب جس میں قرمزی رنگ کے سرکاری لباس پہنے جاتے ہیں ۔

**Scarlet fever : (n)** (۱) لال بخار : تپ قرمزی ۔ (۲) (مزاحاً) سپاہیوں سے عشق کرنے کا خبط ۔

**Scarlet geranium : (n)** پودوں کی ایک جنس جس کے پھول خوشنما اور پتے خوشبودار ہوتے ہیں ۔

**Scarlet-grain : (n)** کرم قرمزی : کرم گلناری : یہ ایک کیڑا ہے جس سے روس اور ترکی میں گلناری رنگ حاصل کیا جاتا ہے : بیر بہوٹی ۔

**Scarlet ibis : (n)** لقلق سے مشابہ ایک پرند (امریکا کے گرم علاقوں کا) ۔

**Scarlet lady / -whore/ -woman : (n)** (۱) بت پرستوں کے زمانے کا رومتہ الکبریٰ ۔ (۲) پاپائے روما ۔

**Scarlet letter : (n)** قرمزی حرف "A" زنا کی سزا کے طور پر پہنایا جاتا ہے ۔

**Scarlet mite : (n)** ایک قسم کا سرخ کیڑا ۔

**Scarlet-oak : (n)** ایک قسم کا شاہ بلوط ۔

**Scarlet pimpernel : (n)** ایک قسم کا پودا جس کے پھول قرمزی رنگ کے ہوتے ہیں ۔

**Scarlet-rash : (n)** خسرہ کے دانے ۔

Scarlet runner : (n) — دیکھو Scarlet-bean

Scarlet tanager : (n) — امریکی پرند کی ایک قسم ۔

Scarlet tiger : (n) — سرخ پتنگا ۔

Scarletly : (adv.) — کھلے بندوں ؛ اعلانیہ طور پر ۔

Scaroid : (a) — توتا مچھلی کی جیسی یا اس قسم کی ۔

Scarp : (n) [ONFr. 'Escarpe.'] — (حرامی ہونے کا) چھوٹا نقابتی نشان ۔

Scarp : (n) [It. 'Scarpa'.] — (۱) قلعہ ؛ دیکھو Escarp ۔ (۲) سیدھی ڈھلان ؛ بازوئے کوہ ۔

Scarp : (v) — دیکھو Escarp

Scarped : (a) — ڈھلان بنایا ہوا ؛ ڈھلوان ۔

Scarper/ Scapa : (v) [It. 'Scappare'.] — فرار ہو جانا ؛ بھاگ جانا ۔

Scarred : (a) — (۱) داغ دار ؛ نشان دار ۔ (۲) جس پر ضرر یا شکستگی کا نشان ہو ۔

Scarrow : (n) — دھندلی روشنی ۔

Scrarry : (a) — کھڑا ؛ چٹانی ۔

Scart : (v) [ME. 'Skarten'.] — (۱) چھیلنا ؛ کھرچنا ؛ برابر کرنا ۔ (۲) دیکھو Scrape ۔

Scart : (n) — دیکھو Mark

Scart : (n) [ME. 'Scarth'.] — دیکھو Cormorant

Scarth : (n) [Of. Scand origin.] — کھردری چٹان ۔

Scarus : (n) [L.] — طوطا مچھلی ؛ ایک قسم کی مچھلی جس کا منہ طوطے کی چونچ سا ہوتا ہے ۔

Scary / Skeery : (a) — (۱) ہیبت ناک ؛ خوفناک ۔ (۲) خوفزدہ ؛ ڈرا ہوا ؛ سہما ہوا ۔

Scat : (n) [ON. 'Skattr'.] — (۱) ٹیکس ؛ محصول ؛ خراج ۔ (۲) (Orkney اور Shetland میں) بادشاہ کو دی جانے والی مالگذاری ۔

Scat : (n) — (۱) مینہ کا اچانک برسنا ۔ (۲) چٹاخا ؛ دھماکا ؛ ضرب کی آواز ۔

Scat : (Int.) — دور ہو جاؤ !

Scat : (n) [Imitative.] — (ایک قسم کے نغمے اور ناچ میں) منہ سے موسیقی جیسی آواز نکالنا ۔

Scat : (v) — (۱) منتشر کرنا ۔ (۲) کاری ضرب لگانا ؛ پیٹنا ۔

Scat : (v) — (۱) اچانک چلے جانا ؛ تیزی سے چلے جانا ۔ (۲) تیزی سے چلنا ۔

Scathe : (n) [ON. 'Skacdi'.] — (۱) نقصان ؛ ضرر ؛ صدمہ ؛ آزار ؛ اذیت ۔ (۲) صدمہ پہنچانے والی بات ۔

To do scathe : — نقصان پہنچانا ۔

Scathe : (v) — (۱) ضرر یا نقصان پہنچانا ۔ (۲) (آگ ، بجلی وغیرہ سے جلا کر یا سکھا کر) نقصان یا ضرر پہنچانا ۔ (۳)(مجازاً) سخت نکتہ چینی کر کے پژمردہ کر دینا ۔

Scatheful : (a) — نقصان دہ ؛ ضرر رساں ۔

Scatheless : (a) — نلوہ ؛ بلا ضرر ؛ جس کو آزار نہ پہنچا ہو ؛ صحیح و سالم ۔

Scathelessly : (adv.) — بلا ضرر طور پر ؛ بغیر کوئی صدمہ اٹھائے ہوئے ۔

Scathing : (a) — (۱) نقصان دہ ؛ ضرر رساں ۔ (۲) شدید ؛ کڑی ؛ چبھتا ہوا ؛ پژمردہ کرنے والا ۔

Scathingly : (adv.) — آزار رساں طور پر ؛ اذیت رساں انداز سے ؛ نقصان رساں طریق سے ؛ ضرر رسانی سے ؛ نقصان دہی سے ۔

Scatological : (a) — تحقیقی البراز سے متعلق ؛ فضلاتی فوسلیات سے متعلق ۔

Scatology : (n) [Gr. 'Skat-' + -logy.] — (۱) تحقیق البراز ؛ برازی تشخیص ۔ (۲) فضلاتی فوسلیات ؛ متحجر فضلہ جات کا مطالعہ ؛ فضلاتیات ۔

Scatophagous : (a) [Gr. 'Skatophagos'.] — فضلہ خور ؛ گبریلا ؛ گوبر خور ۔

Scatophagy : (n) — فضلہ خوری ؛ گوبر خوری ۔

Scatter : (n) بکھرنا ۔

Scatter : (n) [Origin unkn.] (۱) دیکھو Saloon ۔ (۲) جائے رہائش؛ اقامت گاہ ۔

Scatter : (v) [prob. var. of 'Shatter'.] (۱) منتشر کرنا ؛ بکھیرنا ؛ پھیلانا ؛ تتر بتر کرنا ؛ چھڑکنا ؛ بے ترتیبی سے مختلف سمتوں میں پھینك دینا ۔ (۲) منتشر کرنا یا ہونا ؛ منتشر کر کے بھگا دینا ؛ منتشر ہو کے بھاگ جانا ۔ (۳) شکست دے کر تین تیرہ کرنا ؛ پراگندہ کرنا ؛ ہزیمت دینا ؛ شکست فاش کھانا ؛ پراگندہ ہونا ۔ (۳) (امید میں) برباد کردینا ۔ (۳)(بادل کو)منتشر کر دینا ۔ (۵)(بندوق وغیرہ کا) اس طرح چلانا کہ پھیل جائے ۔ (٦)(طبیعیات) بے قاعدہ انعکاس کرنا ۔ (۷) بیج چھینٹ کر بونا ۔

Scatter-bomb : (n) ایك قسم کا آتش زن بم جس کے پھٹنے سے آتش زن مادے دور دور تك پھیل جاتے ہیں ۔

Scatter-bomb : (v) آتش زن بم گرانا ۔

Scatter-brain : (n) بے پروا شخص ؛ غیر محتاط شخص ؛ بے فکر شخص ۔

Scatter-brained : (a) بے پروا ؛ غیر محتاط ؛ بے فکرا ۔

Scatter-gun : (n) چھرے دار بندوق ۔

Scatter-rug : (n) چھوٹا قالین ۔

Scatter shot : (n) گولی یا چھرے جو رائفل سے چھوٹے جاتے ہیں ۔

Scattered : (a) (۱) علاحدہ ؛ جدا ؛ الگ ۔ (۲) بے ربط ؛ بے جوڑ (باتیں)۔ (۳) بے ترتیب ؛ غیر منظم ؛ منتشر ؛ بکھرا ہوا ؛ پھیلا ہوا۔ (۳) (نباتیات) بکھرا ہوا ۔

Scatteredly : (adv.) منتشرانہ ؛ منتشر طور پر ؛ پھیلتے یا پھیلاتے ہوئے ؛ بے ترتیبی کے ساتھ ۔

Scatterer : (n) منتشر کرنے والا؛ بکھیرنے والا ؛ پھیلانے والا ۔

Scattergood : (n) فضول خرچ ؛ مسرف ۔

Scattering : (n) (۱) بکھیر ؛ بکھیرنا ۔ (۲) بکھری ہوئی چیز ۔ (۳)چھدرا ہوا ہونا ۔ (۳) بے قاعدہ انعکاس ؛ باز اشعاع ۔

Scattering : (a) (۱) مختلف سمتوں میں جانے والا ۔ (۲) بکھرا ہوا ؛ بے ترتیب ؛ منتشر ؛ پھیلا ہوا ۔

Scatteringly : (adv.) دیکھو Scatteredly

Scatterling : (n) آوارہ گرد شخص ۔

Scattershot : (n) بکھرا ہوا ؛ غیر مرتکز ۔

Scattery : (a) دیکھو Scatterd

Scatty : (a) دیکھو Crazy

Scatula : (n) [L.] چوکور بکس جو سفوف اور گولی بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Scaturient : (a) [L. 'Scaturiens'.] لبالب ؛ لبریز ؛ چھلکنے والا ۔

Scaud : (n) (اسکاچستان) دیکھو Scald

Scauld : (۱) زبان دراز عورت ؛ منہ پھٹ ۔ (۲) (اسکاچستان) دیکھو Scold ۔

Scaum : (v) [Origin unkn.] (اسکاچستان) دیکھو Brun

Scaup : (n) (اسکاچستان) دیکھو Scalp

Scaup : (n) ایك قسم کی سمندری بطخ ۔

Scaup-duck : (n) ایك قسم کی سمندری بطخ ۔

Scauper : (n) ایك قسم کی روکھانی جس سے کھانچ یا گڈھا بنایا جاتا ہے ۔

Scaur : (n) کھڑی چٹان ؛ کڑاڑا ۔

Scavage : (n) [AFr. 'Scawage'.] ایك قسم کی چنگی جو چودھویں سے سولہویں صدی عیسوی میں انگلستان کے صدر بلدیہ وغیرہ غیر اقامت پذیر تاجروں سے وصول کرتے تھے ۔

Scavenge : (v) [Back-formation from 'Scavenger'.] (۱) سڑکوں، گلیوں وغیرہ سے) کوڑا کرکٹ وغیرہ اٹھانا ۔ (۲) مہتر کا کام کرنا ؛ کوڑا کرکٹ ہٹانا ۔ (۳) حرارت پذیر انجن کے استوانے سے گیس کی نکاسی کرنا ۔ (۳) بیکار چیزوں میں سے کام کی چیز نکالنا ۔ (۵) مطلوب یا قابل استعمال چیز تلاش کرنا ۔

Scavenger : (n) [AFr. 'Scawager'.] دیکھو Scaffie

Scavenger-beetle :(n) مردار خور بھونرا ۔

Scavenger crab : (n) مردار خور کیکڑا ۔

Scavenger-hunt : (n) ایك مقابلہ جس میں دو دو آدمیوں کی جماعت

کو محدود وقت میں بغیر خریدے ایسی چیزوں کو حاصل کر کے لانے کے لئے بھیجا جاتا ھے جن کو حاصل کرنا کسی قدر مشکل ھے۔

Scavenger-pump : (n) انجن سے استعمال شدہ تیل کو ٹنکی تك واپس لانے کا پمپ ۔

Scavenger roll :(n) کپڑا بننے کی مشین کا بیلن جو الگ تھلگ یا ڈھیلے دھاگوں کو جمع کرتا ھے۔

Scavenger vulture : (n) مردار خور گدھ ۔

Scavenger's daughter / Skevington's- / Skeffington's : (n) آزار رسانی کا ایك ایسا آلہ جس کے ذریعہ سر کو ٹخنوں کے پاس اس طرح دبا کر لایا جاتا تھا کہ ناك اور کان سے خون نکلنے لگتا تھا۔

Scavengery : (n) خاکروبی : جاروب کشی : کوڑ برداری ۔

Scazon : (n) [L. 'Scazon'.] اسکازن : یونانی اور لاطینی شاعری کا ایك وزن ۔

Scazontic : (a) اسکازن میں لکھا ہوا ۔

Scazontic : (n) اسکازن ۔

Sceat : (n) [OE. 'Sceat'.] ایك چھوٹا اور دبیز اینگلو سکسینی سکہ (طلائی ، نقرئی یا مسی) ۔

Scelidosaur : (n) [mod. L. 'Scelidosaurus'.] ایك نباتات خور رینگنے والا مہیب جانور (جو اب ناپید ھے) ۔

Scelidotherium : (n) [mod L.] ایك بے دانت والا سبزی خور جانور جو اب معدوم ھے ۔

Scena : (n) [It.] (۱) اوپیرا کا قصہ یا سین : منظر : سین کے الفاظ اور نغمے ۔ (۲) پر تکلف تمثیلی راگ جو ایك ہی شخص گائے یا بجائے ۔

Scena : (n) [L. 'Scaena'.] یونانی تھیٹروں کی ایك قسم کی عمارت ۔

Scenario : (n) [It.] (۱) مناظر نامہ ، سے نیریو : نقشۂ مناظر : ڈرامے وغیرہ کی روداد کا مختصر خاکہ جس میں سین کی ترتیب ، اشخاص ڈرامہ کے آمد و شد کی اطلاع وغیرہ مندرج ہوتی ہیں : خاکۂ مناظر ۔ (۲) سنیما فلم کی عبارت : (فلم کے لئے) ڈرامے کا مسودہ ۔

Scenarioist : (n) مناظر نامہ لکھنے والا ۔

Scenarist : (n) دیکھو Scenarioist

Scenarize : (v) (کسی کہانی یا کتاب کا) خاکۂ مناظر تیار کرنا ۔

Scene : (n) [L. 'Scenea', Scaen'.] (۱) اسٹیج : تماشا گاہ ۔ (۲) نمائش گاہ : جائے نمائش ۔ (۳) محل وقوع : مقام وقوع ۔ (۴) مقام یا واردات تمثیل : مقام وقوع : محل وقوع : جائے ماجرا ۔ (۵) ڈرامے کا وہ حصہ جس میں فسانے کا تسلسل ، عموماً بلا تغیر مقام وقت جاری رھے : ایکٹ کا ایك حصہ : سین : منظر ۔ (۶) موقع ، ماجرا ، مکالمہ وغیرہ جو ایسے حصے میں واقع ہو : سین ۔ (۷)انسان کی زندگی کے کسی حصے کا یا کسی واقعے کا بیان جو یکایك شروع اور ختم کیا گیا : بیان واقعہ : سانحۂ حیات : سانحہ : واقعہ : ماجرا ۔ (۸) حادثہ ۔ (۹)باہمی گفتگو جس سے برانگیختگی ظاہر ہو خصوصاً پُر اشتعال گفتگو : تو تو میں میں ۔ (۱۰)تماشا گاہ میں پردہ وغیرہ جس کے باعث افسانہ ، ڈرامہ واقعی اور اصلی معلوم ہو: پردہ : پس پردہ ۔ (۱۱) وہ کل چیزیں جو ایك ہی ساتھ پیش نظر ہوں : منظر : نظارہ : مطمع نظر : سین ۔ (۱۲) (مجازاً) پردہ : دیوار کے آرائشی پردے ۔ (۱۳) (عام) طرز زندگی : حلقۂ عمل ۔

Behind the scene : (۱) چھپ کر : پوشیدہ طور پر ۔ (۲) بھیدی کے طور پر ۔

The scene of action : جائے وقوع : محل وقوع ۔

The scene opens /-is opened : تماشا شروع ہوتا ھے ۔

To enter on the scene /-appear- : اسٹیج پر آنا۔

To lay the scene : جائے وقوع مقرر کرنا ۔

To quit the scene : (۱) اسٹیج سے چلے جانا ۔ (۲)(مجازاً) مرنا : مر جانا ۔

Scene : (v) (تماشاگاہ میں) پردہ لگانا ۔

Scene cloth : (n) اسٹیج کا پردہ ۔

Scene dock : (n) اسٹیج کے قریب وہ جگہ جہاں سینری (مناظر) وغیرہ کو رکھا جاتا ھے ۔

Scene painter : (n) تھیٹر کے پردوں پر نقاشی کرنے والا ۔

Scene painting : (n) تھیٹر کے پردوں پر نقاشی ۔

Scene plot : (n) کسی ڈرامہ کے سین (مناظر) کی فہرست اور تفصیل ۔

Scene shifter : (n) دوران تماشا ، تماشا گاہ میں مناظر کے پردے بدلنے والا ۔

Scene-stealer : (n) وہ ایکٹر جو دانشمندی سے یا نمود کے طور پر تماشا بین کی توجہ اپنی طرف مرکوز کرے جبکہ اسے مرکز توجہ نہ ہونا چاہئیے ۔

Scene-wright : (n) تماشا گاہ کے پردے بنانے والا ۔

Scenery/ -al : (n) (۱)سینری : دارالتمثیل کے پردے اور دیگر لوازم جن کے باعث اسٹیج ، افسانے ، ڈرامے کے فرضی واردات اصلی اور واقعی معلوم ہوں : منظرہ ۔(۲) منظر : مناظر : نظارے : کسی جگہ کی صورت طبعی ۔

Scenic : (a) [L. 'Scenicus'.] (۱) اسٹیج یا تماشا گاہ کا : ناٹکی : دارالتمثیلی : سوانگ گھر کا ۔ (۲) نظارے یا منظر طبعی کی طرح کا : ترتیب کی رو سے دل کش : آنکھ کے سامنے تصویر کھینچ دینے والا ۔ (۳) واقعہ نگار : قصہ گو (تصویر وغیرہ) ۔ (۴) (جذبہ) تمثیلی : ناٹکی : مصنوعی : نمائشی ۔

Scenic artist : (n) دیکھو Scene-painter

Scenic railway : (n) میلوں وغیرہ میں چھوٹی سی ریل جو مصنوعی خوبصورت مناظر میں سے گزرتی ہے۔

Scenically : (adv.) نظارے یا منظر طبعی کی طرح : ناٹکی رنگ سے ۔

Scenograph : (n) [Gr. 'Scenographos'.] تصویر منظر (حسب قواعد تناظر) ۔

Scenographer : (n) منظر نگار : مناظر نگار ۔

Scenographic/ -al : (a) منظر نگارانہ: مناظر نگارانہ : منظرنگاری کا ۔

Scenographically : (adv.) ازروئے منظر نگاری : منظر نگارانہ طریقے سے ۔

Scenography : (n) [Fr. 'Scenogrphie', or L. 'Scenographia'.] منظر نگاری : مناظر نگاری جو حسب قواعد تناظر (Perspective) کی جائے ۔

Scent : (n) (۱) بو : باس : رائحہ : خوشبو ۔ (۲) (شکار) جانور کی بو جو زمین میں رہتی ہے اور جس کو سونگھ کر کتے اس کا پتا لگاتے ہیں : شکار کی بو ۔ (۳) (مجازاً) کھوج : پتا : سراغ ۔ (۴) قوت شامہ : جبلتاً معلوم کر لینے کی قوت : پتا لگانے لینے کی قوت : جبلی صلاحیت : امتیاز ۔ (۵) عطر ۔ (۶) اشارہ : خفیف سا علم ۔

Cold scent : (شکار) ہلکی بو ۔

Hot scent : (شکار) تیز بو ۔

To carry a (or the) scent : (شکاری کتوں کا) شکار کی بو نہ بھولنا ۔

To lay, put (hounds) on or upon the scent : کتے کو شکار کی بو پر لگانا ۔

To loose the scent : بو کے ذریعے شکار کا تعاقب کرنے والے کتے کا (شکار کا) نشان کھو دینا : بو کھو دینا ۔

To put (a person) on a false, wrong scent / - off the scent : (مجازاً) غلط نشان دہی سے گمراہ کرنا : دھوکا دینا : راہ راست سے منحرف کرنا ۔

To recover the scent : نشان پانا : بو دوبارہ پا لینا ۔

Scent : (v) قوت شامہ کے ذریعے معلوم کرنا : بو پانا ۔ (۲) (مجازاً) کسی چیز کے ہونے یا نہ ہونے کا شبہ پیدا ہو جانا : شک پیدا ہو جانا : محسوس کرنا : سمجھ جانا : تاڑ لینا ۔ (۳) سونگھ کر معلوم کر لینا : تلاش سے معلوم کر لینا : کھوج لگانا ۔ (۴) معطر کرنا : بسانا (خوشبو میں) : خوشبو دار ہونا : عطر لگانا ۔ (۵) سونگھنا : (شکاری کتے وغیرہ کا) قوت شامہ کے ذریعے شکار کرنا یا شکار کے پیچھے پیچھے جانا ۔

Scent bag : (n) (۱) نافہ ۔ (۲) مصنوعی بو کا تھیلا جس کے پیچھے شکاری کتے کو دوڑاتے ہیں ۔ (۳) خوشبو کی تھیلی ۔

Scent bottle : (n) عطر کی شیشی ۔

Scent gland : (n) غدود مشک : نافہ ۔

Scent organ : (n) (۱) دیکھو Scent bag ۔ (۲) دیکھو Scent gland ۔

Scent spray : (n) عطر پاش ۔

Scented : (a) معطر : خوشبو دار ۔

Scented caper : (n) خوشبو چائے ۔

Scentful : (a) خوشبو دار ۔

Scentless : (n) بے خوشبو : بے باس : بے بو ۔

Scepsis : (n) [Gr. 'Skephis'.] شک فلسفی : شک فلسفیانہ : حکیمانہ

شبہ : فلسفۂ شك و شبہ : فلسفۂ ارتیاب ۔

Sceptic / Skeptic : (a) [Gr. 'Skeptikos'.] لا ادریانہ : دہریانہ : شکوکی : شبہاتی : مبنی بہ شکوك و تنبیہات : پر ہونی: مرتاب : تنقید پسند : نقاد : مشکك : غیر معتقد ۔

Sceptic/ Skeptic : (n) (۱) فلسفۂ پرہونی (Pyrrhonism) کا قدیم یا جدید پیرو : شك پرست : پر ہونی : مشکك ۔(۲) وہ شخص جسے عیسائیت کی صداقت میں شبہ ہو : وہ شخص جو دین و مذہب کو مشکوك و شبہات کی نظروں سے دیکھتا ہو : منکر ۔ (۳) لا ادریہ : لا ادری ۔ (۴)دہریہ: زندیق ۔ (۵) جو یائے : متشکك : شکی : شك پرست : مرتاب : وسواسی ۔

Sceptical / Skeptical : (a) دیکھو Sceptic

Sceptically / Skeptically : (adv.) متشککانہ : غیر معتقدانہ : لا ادریانہ : دہریانہ : پر ہونیت سے : مرتابانہ ۔

Scepticism / Skepticism : (n) (۱) تشکك : شبہ : فلسفۂ شبہات و شکوك : حکمت شك و شبہ : مذہب شکا کیون : شکا کیت ۔ (۲) لا ادریت ۔ (۳) انکار : انکار الہام : کفر ۔ (۴)شك پرستی ۔

Scepticize : (v) شك کرنا (ہر بات پر) مشکك ہونا ۔

Sceptral : (a) عصائے شاہی سے متعلق : صولجانی : عصائے شاہی کی طرح کام آنے والا ۔

Sceptre : (n) [ME. 'Ceptre, Septre'.] (۱) عصائے شاہی : نشان شاہی : علامت سلطانی : صولجان ۔ (۲) (نقابت) عصائے شاہی کی تصویر ۔ (۳) بادشاہت : اقتدار اعلیٰ : اختیار اعلیٰ ۔

Sceptre : (v) (۱) عصائے شاہی مہیا کرنا : اختیار اعلیٰ دینا ۔ (۲)عصائے شاہی سے چھوکر منظوری دینا ۔

Sceptred : (a) صولجانی : عصادار ۔

Sceptreless : (a) بے تاج و کلاہ : بے عصا : بلا ملامت شاہی یا نشان شاہی : بلا نشان سلطانی ۔

Schadenfreude : (n) [G.] دوسروں کی مصیبت پر خوش ہونا ۔

Schanse / Schanze / Schantze : (n) [Du. 'Schans'.] پتھروں کا دھس ۔

Schappe : (n) [G.] گھٹیا قسم کا سلك ۔

Schapska : (n) [F.] گھڑ سواروں کا خود ۔

Schedular : (a) جدول سے متعلق ۔

Schedule : (n) [Late ME. 'Cedule, 'Sedule'.] (۱)فہرست :جدول : نقشہ : گوشوارہ : فرد ۔ (۲) پارلیمانی قانون یا قانونی دستاویز کا ضمیمہ ۔ (۳) نقشۂ اوقات : نظام الاوقات ۔

On schedule (time) : اس وقت پر جو نظام الاوقات میں درج ہے : ٹھیك وقت پر ۔

Schedule : (v) (۱) نقشہ بنانا : جدول بنانا : گوشوارہ تیار کرنا : فرد مرتب کرنا : فہرست بنانا ۔ (۲) فہرست میں شامل کرنا ۔ (۳) (پارلیمانی قانون میں) ضمیمہ لگانا ۔ (۴)(کسی عمارت کو) ایسی عمارتوں کی فہرست میں شامل کرنا جسے تاریخی یا تعمیراتی حیثیت سے محفوظ رکھنا ہے ۔

Schedue bank : (n) جدولی بینك ۔

Schedule castes : (n) ہریجن : اچھوت : جدولی ذاتیں : درج فہرست ذاتیں ۔

Schedule class : (n) دیکھو Schedule castes

Scheduled disease : (n) وہ بیماری جس کی اطلاع حفظان صحت کو دینا ضروری ہے ۔

Scheelite : (n) [f. name of K. W. Schelle.] کیلشیم کا ٹنگسٹیٹ (Tungstate) ۔

Schelling : (n) [Du.] ایك قدیم نقرئی سکہ ۔

Schelm : (n) [G.] بد معاش : بد ذات : شریر ۔

Schema : (n) [Gr. 'Schema'.] (۱) نقشہ : خاکہ : تصور : شکل : خاکۂ ذہنی ۔ (۲) (موسیقی) قیاس منطقی ۔ (۳) (صرف و نحو) صنائع و بدائع : صنعت ۔ (۴) (فلسفہ) تصور عامہ : ہیئت اولیٰ ۔ (۵) منصوبہ ۔

Schematic : (a) (۱) تصوری : قیاسی ۔ (۲) منصوبے سے متعلق ۔ (۳) قیاس منطقی سے متعلق ۔ (۴)(فنون لطیفہ) رواجی: رسمی ۔

Schematism : (n) (۱) خاکہ ۔ (۲) (فلسفہ) حواسی ادراك کی معلومات میں : تصور عامہ کے ذریعہ : مقولوں کو شامل کرنا ۔

Schematist : (n) خاکہ تیار کرنے والا : منصوبہ تیار کرنے والا ۔

Schematize : (v) (۱) خاکہ تیار کرنا ۔ (۲) (فلسفہ) حواسی ادراک کی معلومات میں تصور عامہ کے ذریعے مقولوں کو شامل کرنا ۔

Schematizer : (n) خاکہ تیار کرنے والا : حواسی ادراک کی معلومات میں مقولوں کو شامل کرنے والا ۔

Scheme : (n) [L. 'Schema'.] (۱) ترکیب : تجویز : خفیہ ریشہ دوانی : منصوبہ ۔ (۲) چال : سازش : ریشہ دوانی ۔ (۳) ڈھب : أسلوب : مقصد : اصول : انداز : نقشہ : خاکہ : ڈھانچ ۔ (۴) نقشۂ انضباط : تختۂ تقسیم : تختۂ تقسیم اوقات ۔ (۵) پر شور رنگ رلیاں ۔ (٦) (مصوری) (کسی خاص مصور یا اسکول کی) رنگوں کی مخصوص ترتیب : اصول رنگ : ترتیب و ترکیب الوان ۔

To lay a scheme : خاکہ تیار کرنا : منصوبہ بنانا ۔

Scheme : (n) [Origin unkn.] سہ مرکزی یا بیضوی محراب کی بڑی قطر والی درمیانی محراب ۔

Scheme : (a) بڑی قطر والی درمیانی محراب کے ساتھ بنی ہوئی (عمارت) ۔

Scheme: (v) تجویز کرنا : ترکیب کرنا : چال چلنا : منصوبہ باندھنا : شازش کرنا : خفیہ ریشہ دوانیاں کرنا : کسی کام کے لئے منصوبہ بنانا یا تیار کرنا ۔

Scheme-arch : (n) دیکھو Scheme

Scheme of colour : (n) اصول رنگ : نقشۂ تقسیم رنگ : نقشۂ تناسب الوان : ترتیب و ترکیب الوان : رنگوں کی ترتیب : رنگ بندی ۔

Schemer : (n) منصوبہ باز : سازش کار : شریک سازش : سازشی : سازش کنندہ : افترا پرداز ۔

Schemery : (n) سازش : ریشہ دوانی : سانٹھ گانٹھ ۔

Scheming : (a) سازشی : سازش پسند : منصوبہ باز : منصوبہ باندھنے والا : ترکیبیں کرنے والا : افترا پرداز ۔

Schemingly : (adv.) سازش کرتے ہوئے : سازش پسندانہ ۔

Schemist : (n) منصوبہ باز : تجویز کنندہ : کسی خاص منصوبے کا حامی یا موجد : مخترع : مجوز ۔

Schemozzle : (n) [Yeddish. 'Shlimazel'.] (۱) (عام) ابتری : ردی حالت : گندی حالت : گڑ بڑ : گڈ مڈ ۔ (۲) لڑائی : جھگڑا ۔

Schemy : (a) سازشی : سازش پسند : منصوبہ باز ۔

Scherm : (n) [Du.] سد : ڈھس : روک : آڑ (خصوصاً گھنی جھاڑیوں وغیرہ کی) ۔

Scherzando : (adv.) [It.] (موسیقی) مذاقیہ طور پر : مضحکہ خیز انداز میں : مذاقاً : ازراہ مذاق ۔

Scherzo : (n) [It.] سبک خرامی : نازک خرامی : مذاق خیز حرکت : مزاح انگیز جنبش ۔

Scherzoso : (n) مذاق خیز : مزاح انگیز ۔

Schiedam : (n) (۱) اسکینڈم : جن (شراب) کی ایک قسم : ہالینڈی شراب ۔ (۲) نیدرلینڈ میں ایک شہر کا نام ۔

Schiffli : (n) [G.] کپڑوں پر کشیدہ کاری یا کیس بنانے کی مشین ۔

Schih : (n) [Native name in North Africa.] جنوبی افریقہ کی چراگاہ ۔

Schiller (n) [G.] برنجی تاب : شیلر ۔

Schiller spar : (n) [G. 'Schillerspath'.] دیکھو Bastite

Schillerization : (n) برنجی تابکاری : شیلراؤ ۔

Schillerize: (v) برنجی تاب دینا ۔

Schilling : (n) [G.] (۱) شمالی جرمنی کا قدیم نقرئی سکہ ۔ (۲) آسٹریلیا کا جدید سکہ ۔

Schindylesis : (n) [Gr. 'Schindylesis'.] (تشریح) فقلی مفصل ۔

Schipperke : (n) [Du.] سگچہ : سگیچہ : سگ بچہ : سگک : کلیب : کلیچہ : بغلی کتا ۔

Schism : (n) [late ME. 'Scisme, Sisme'.] (۱) اختلاف : شگاف ۔ (۲) (کلیسا) کسی کلیسا کا اختلاف رائے یا عقائد کی وجہ سے مختلف فرقوں میں تقسیم ہو جانا ۔ (۳) ارتکاب فرقہ بندی یا تفرقہ : رفض : اعتزال ۔ (۳) فرقہ : جتھا ۔

Schism act : (a) قانون احتراق ۔

Schisma : (n) [Late L. 'Schisma'.] خالص سُر اور ٹھیک کئے ہوئے پنچم کا درمیانی وقفہ ۔

Schismatic : (a) [OFr. 'Schismatique'.] فرقہ بندی کا : تفرقے سے

متعلق ؛ نزاعی ۔

Schismatic : (n) اعتزالی ؛ مرتکب تفرقہ ؛ تفرقہ انداز ؛ رافضی ؛ خارجی ۔

Schismatical : (a) متعلق بہ فرقہ بندی یا تفرقہ ؛ نزاعی ؛ اعتزالی ؛ بدعتی ۔

Schismatically : (adv.) معتزلانہ ؛ فرقہ کی نظر سے ؛ تفرقہ اندازی کے طور پر ۔

Schismaticalness : (n) تفرقہ اندازی ؛ رافضیت ؛ خارجیت ۔

Schismatize : (v) تفرقہ اندازی کرنا ؛ فرقہ بندی کی حمایت کرنا ؛ اعتزالی فرقے سے تعلق رکھنا ۔

Schist : (n) [Fr. 'Schiste'.] (ارضیات) ورق دار یا پرت دار چٹان ؛ طبقاتی چٹان ؛ ورقی چٹان ؛ مصفح ؛ شسٹ ۔

Schistic : (a) (ارضیات) شستی ؛ ورق ورق ؛ پرت دار چٹان کے مماثل ؛ پرت دار چٹان جیسی ۔

Schistose : (a) دیکھو Schistic

Schistosity : (n) بلوری چٹان کی درز کا خط ؛ شسٹ ۔

Schistous : (a) دیکھو Schistic

Schizaea : (n) [L.] پارۂ کرنان ۔

Schizanthus : (n) [mod. L.] جنس چلی بادنجان ؛ ایک یک فصلہ پودا جس میں پتی دار سفید ، سرخ یا عنابی پھول کھلتے ہیں ۔

Schizo- : (Prefix) [Gr. 'Schizin'.] سابقہ بمعنی "شقاق" "پھٹا" "شقوق پارہ" ۔

Schizo : (n & v) دیکھو Schizophrenic

Schizocarp : (n) (نباتیات) پارۂ ثمر ۔

Schizocoele : (n) (حیوانیات) شقاق شکمک ۔

Schizogamy : (n) شقاق زواجی ۔

Schizogenesis : (n) شقاقی تولید ۔

Schizogenous : (a) شقاق زائیدہ ۔

Schizognathism : (n) (طیورات) فکوں کا جدا ہونا ۔

Schizognathous : (a) جدا فکی ۔

Schizogonic : (a) شقاقی تولید سے متعلق ۔

Schizogonous : (a) شقاقی تولید سے متعلق ۔

Schizogony : (n) شقاقی تولید ۔

Schizoid : (a) مخبوط ؛ پراگندہ دماغ ۔

Schizomycetes : (n) شقاقی فطرات ؛ جنس جراثیم ؛ جراثیمہ ۔

Schizopherene : (a) انتشار شخصیت میں مبتلا ۔

Schizophrenia : (n) انتشار شخصیت ؛ ایک قسم کی ذہنی بیماری جس سے شخصیت کے شیرازے بکھر جاتے ہیں ۔

Schizophrenic : (a) انتشار شخصیت سے متعلق ۔

Schizophyte : (n) (حیاتیات) شقاقی پودا ۔

Schizopod : (n) پارہ پایا ؛ ایک قسم کا قشریہ ۔

Schizopoda : (n) پارہ پایان ؛ قشریہ کی ایک جنس ۔

Schipodous : (a) پارہ پایا ۔

Schizorhinal : (a) (طیورات) جس کے ناک کی ہڈی پھٹی ہوئی ہو یا دو شاخہ ہو ۔

Schizothymia : (n) پراگندہ خیالی ۔

Schizothymic : (a) پراگندہ خیال ۔

Schlenter : (n) [Afric. 'Slenter'.] نقلی ہیرا ؛ مصنوعی ہیرا ۔

Schlepp : (v) [Yeddish 'Shlepen'.] (۱) (عام) کھینچنا ؛ گھسیٹنا ۔ (۲) چرانا ۔

Schlimaze / Schlimazl / Schlimazel / Shlimazl : (n) [Yeddish 'Shimazel.'] (عام) بد نصیب شخص ۔

Schloss : (n) [G.] (جرمانی) قلعہ ۔

Schmaltz/ Schmalz : (n) [Yeddish 'Shmalts'.] (۱) جذباتی موسیقی ۔ (۲) جذباتیت (اسلوب میں) ۔ (۳) بھڑکیلی ؛ بہت مزین چیز ۔ (۴) (عام) مرغی کی پگھلی ہوئی چربی ۔

Schmaltzy / Schmalzy : (n) بھڑکیلا : بہت مزین : جذباتی (حد سے زیادہ) ۔

Schmelz/ Schmelze : (n) [G.] رنگین شیشے کی قسم یا بوہیمی شیشہ جو آرائش کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

Schmier kase : (n) [G.] ایك قسم كا پنیر ۔

Schnapps : (n) [G. 'Schnap(p)s'.] شراب جو ہالستانی شراب جن سے مشابہ ہوتی ھے ۔

Schnauzer : (n) [G.] سفید بالوں والا جرمن ٹیریر (کتا) ۔

Schneblite : (n) [f. name Schneblin + ite.] پوٹاش کے کلوریٹ سے بنا آتش گیر مادہ ۔

Schnecke : (n) دارچینی ڈالی ہوئی میٹھی روٹی ۔

Schneiderian : (a) [f. name C.V. Schneider'.] ناك کے غشائی مخاطی ۔

Schneiderian membrane : (n) دیکھو Schneiderian

Schnell : (adv.) [G.] (موسیقی) جلدی سے : تیزی سے ۔

Schnitz/ Snits / Snitz : (n) [G.] پھل کی خشك قاش (خصوصاً سیب کی) ۔

Schnitzel : (n) [G.] بچھڑے کے گوشت کے تِکے ۔

Schnook : (n) [Origin unkn.] بیوقوف شخص : کودن : کوڑھ مغز : احمق ۔

Schnorkel / Schorchel : (n) [G.] (۱) آبدوز کشتی کی نلی جسے سطح آب سے اوپر نکال کر ہوا کھینچتے ہیں ۔ (۲) آبدوز پیراك کی سانس لینے والی نلی ۔

Schnorkel / Snorkel : (v) سانس لینے کی نلی لگا کر آبدوز پیراکی کرنا ۔

Schnorrer : (n) [Yeddish 'Shnorer'.] (یہودی) فقیر : گدا گر ۔

Schnozzle : (n) [Yeddish 'Shnoilsl.'] ناك ۔

Schokker : (n) [Du.] ولندیزی کشتی ۔

Schola : (n) [L.] (۱) قدیم رومی اسکول ۔ (۲) قدیم گھروں کی خلوت ۔ (۳) جلسہ گاہ : دیوان ۔ (۴) قدیم رومی انجمن ۔

Scholar : (n) [ME. 'Scoler'.] (۱) متعلم : اسکول کا لڑکا : اسکول کی لڑکی ۔ (۲) شاگرد : تلمیذ : متعلم : طالب علم ۔ (۳) عالم : فاضل : ادیب (خصوصاً رومی یا یونانی زبانوں کا) ۔ (۴) وظیفہ خوار طالب علم (یونیورسٹی یا مدارس کا) ۔

Scholarch : (n) [G. 'Scholarchs'.] (۱) ایتھنس کے مکتب فلسفہ کا صدر ۔ (۲) اسکول انسپکٹر ۔

Scholardom : (n) (۱) علم و فضل کی دنیا ۔ (۲) علماء ۔

Scholarlike: (a) دیکھو Scholarly

Scholarly : (a) عالمانہ : فاضلانہ : ادیبانہ ۔

Scholarship :(n) (۱) فضیلت : علم و فضل : فضیلت علمی : تبحر علمی : روما اوریونان کی زبانوں کا علم و فضل ۔ (۲) وظیفہ (طالب علم کا) ۔ (۳) (غلط استعمال میں) معمولی تعلیم ۔

Scholastic : (a) (۱) جامعات : مدارس یا معلمین کا یا ان سے متعلق : جامعی : مکتبی وغیرہ ۔ (۲) تعلیمی ، علمی : مدارسی : عالم نما : درسی ۔ (۳) متکلمانہ : علم کلام کے متعلق ۔ (۴) مُلایانہ : موشگافانہ ۔ (۵) فضیلت نما : عالمانہ ۔

Scholastic : (n) (۱) معلم : شاگرد : متکلم ۔ (۲) (رومن کیتھولك چرچ) Society of Jesus کا تیسرے درجے کا رکن ۔ (۳) ادعائی فضیلت : ادعائی علم ۔

Scholastically : (adv.) متکلمانہ یا ملایانہ طور پر ۔

Scholasticism : (n) (۱) اصول متکلمین : متکلمانہ یا ملایانہ طریقہ : عالمیت : مدرسیت ۔ (۲) روایتی اصول یا تفسیر وغیرہ کی اندھی تقلید ۔

Scholia : (n) (۱) شروح : حواشی ۔ (۲) دیکھو Schalium ۔

Scholiast : (n) [Late Gr. 'Scholiastes'.] شارح : حاشیہ نویس : خصوصاً قدیم شارح جو قدیم کتب پر حاشیہ لکھتا تھا ۔

Scholiastic : (a) شارح یا حاشیہ نویس سے متعلق شارحانہ ۔

Scholium : (n) [mod. L.] تفسیر : شرح : حاشیہ خصوصاً کسی قدیم رومن یا یونانی کتاب پر ۔

School : (n) [OE. 'Scol, 'Scolu'.] (۱) اسکول : مدرسہ : مکتب ۔ (۲) عمارت مدرسہ یا اسکول : مکتب کا کوئی کمرہ یا حصہ ۔ (۳) وقت مدرسہ : اوقات مکتب یا مدرسہ ۔ (۴) شاگرد : طالب علم ۔ (۵) مدرسے میں تعلیم پانا یا پڑھنا ۔ (٦) درس آموز حالات : عبرت آموز واقعات ۔ (۷) قرون وسطیٰ کے لیکچر روم ۔ (۸) شعبۂ تعلیم ۔ (۹) امتحان کا کمرہ جس میں یونیورسٹی کے امتحان منعقد ہوں ۔ (۱۰) (جمع) امتحان ۔ (۱۱) حکمہ یا

صناعین وغیرہ کے شاگرد یا مقلد . (۱۲) مسلک : دبستان : مذہب یعنی جماعت یا فرقہ جو کسی خاص اصول یا طریقے کا پابند ہو : مقلد : قائل . (۱۳)(موسیقی) موسیقی کی کتاب (جس میں خاص باجے کے متعلق بحث ہوتی ہے) . (۱۴) اعلیٰ مدارس . (۱۵) (مجازاً) تعلیمی ماحول : منبع تعلیم . (۱۶)(مجازاً) ہم خیال لوگ . (۱۷) حلقۂ اساتذہ و طلباء (۱۸) (جامعہ کی) شعبہ جات . (۱۹) (آکسفورڈ) دوری امتحانات (بی .اے کی ڈگری کے لئے) تعلیمی نصابوں میں سے کوئی ایک جس میں آنرز (آرٹس) کی ڈگری لی جا سکتی ہے جو کیمبرج کے Tripos کے برابر ہوتی ہے. (۲۰) شاہی محافظوں کا دستہ .

Free school : خیراتی مدرسہ جس میں فیس نہیں لی جاتی ہے .

To be at school : اسکول میں تعلیم پانا .

To go to school : اسکول جانا : تعلیم حاصل کرنا .

To go to school to : کسی کی تقلید کرنا : اتباع کرنا : پیروی کرنا .

To keep a school : مدرسہ یا اسکول کھولنا ، قائم کرنا : پرائیویٹ یا خانگی اسکول کھولنا : قائم کرنا .

To put to school / To send - : مدرسہ یا اسکول بھیجنا : تعلیم دلانا .

To put to school : (مجازاً) سکھانا (خصوصاً اپنی سے بڑوں کو) .

To put to school : (مجازاً) نقصان دہ یا ضرر رساں راز کو افشا کر دینا .

School : (n) [MLG. 'MDU. 'School'.] (۱) مچھلیوں وغیرہ کا گروہ ، جھنڈ یا انبوہ . (۲) (جانوروں کا) گلہ .

School : (v) (۱) اسکول یا مدرسے میں بھیجنا : مدرسے یا مکتب میں بٹھانا : تعلیم دلانا : سامان فراہم کرنا . (۲) ضبط قائم کرنا : قابو میں رکھنا : اطاعت کا خوگر بنانا : مشورے پر عمل کرنے کی ترغیب دینا . (۳) (گھوڑے کو) سدھانا: تربیت دینا . (۴) مفصلات میں گھڑسواری کرنا .

School : (v) مچھلیوں کا گروہ میں تیرنا.

To school up : (مچھلیوں کا) پانی کی سطح پر جمع ہونا : اکٹھا ہونا .

School age : (n) اسکول جانے کی عمر : عمر کی وہ مدت جس میں بچہ ذہنی اور جسمانی طور پر اسکول جانے کے لائق سمجھا جاتا ہے .

School board : (n) انجمن مدارس : یہ ایک انجمن تھی جو ۱۸۷۰ء سے ۱۹۰۲ء تک بورڈ اسکولوں کے قائم کرنے کی ذمہ دار تھی .

School book : (n) درسی کتاب : وہ کتاب جو مدرسوں کے نصاب میں شامل ہو .

School boy : (n) طفل مکتب : مدرسے کا لڑکا : متعلم : طالبعلم .

School boy : (a) طالبعلمانہ .

School boyish : (a) طفل مکتب سے مشابہ : متعلمانہ .

School craft : (n) تعلیم : علم جو اسکول میں سکھایا جاتا ہے .

School dame : (n) اسکول خاتون : پرانے قسم کے مدرسۂ اُناث کی نگراں .

School days : (n) (۱) طالب علمی کا زمانہ . (۲) وہ دن جس میں دن کے اسکول میں تعلیم دی جاتی ہے.

School divine : (n) قرون وسطیٰ میں یونیورسٹی کا معلم : متکلم .

School divinity : (n) قرون وسطیٰ کے اسکول کی مذہبی تعلیم : علم کلام .

School doctor : (n) طبیب مدرسہ : اسکول کا ڈاکٹر .

School fellow : (n) ہم مکتب : ہم مدرسہ .

School girl : (n) اسکول کی لڑکی : طالبہ : متعلمہ .

School girlish : (a) طالبہ کی طرح : متعلمہ جیسی .

School-house : (n) (۱) مدرسے یا اسکول کا مرکزی دارالاقامہ . (۲) صدر مدرس کا مکان .

School inspector : (n) ناظر مدارس : انسپکٹر مدارس ، اسکول .

School learning : (n) مدرسے یا اسکول میں تعلیم .

School ma'am / -marm : (n) اُستانی : معلمہ .

School man : (n) (۱) قرون وسطیٰ میں یونیورسٹی کا معلم یا انتظامی افسر . (۲) متکلم : ماہر علم الکلام : وہ دینیات داں جو مذہب کے اصول کو ارسطو کے منطقی اصول پر منطبق کرتا ہو . (۳) معلم : طالبعلم .

School-master : (n) (۱)مدارس: معلم .(۲) مدرس اول یا معاون مدرس .

School-master : (n) وہیل یا مچھلیوں کے گروہ کا وہ رکن جو رہنما ہوتا هے ۔

School-masterhood : (n) مدرسی : معلمی ۔

School-mastering : (n) (۱) مدرسی : معلمی ۔ (۲) اسکول کی تعلیم ۔

School-masterish : (a) معلم نما : مدرس نما ۔

School-mate : (n) ہم مکتب : ہم مدرسہ ۔

School mistress : (n) معلمہ : استانی ۔

School of thought : (n) مکتب خیال : مسلك خیال ۔

School room : (n) درس کا کمرہ : اسکول میں تعلیم کا کمرا : کسی مکان میں تعلیم کا کمرہ ۔

School-ship : (n) تعلیمی جہاز : وہ جہاز جو تعلیم کے لئے مخصوص ہو ۔

School teacher : (n) استاد یا استانی : معلم یا معلمہ (خصوصاً مدارس ابتدائیہ میں) ۔

School-time : (n) (۱) اوقات مدرسہ ۔ (۲) طالب علمی کا زمانہ ۔ (۳) تربیت و تعلیم کے اوقات ۔

Schoolable : (a) تعلیم دیئے جانے کے لائق : اسکول جانے کے قابل : جس کی عمر مدرسے جانے اور جبری تعلیم پانے کے لائق ہو ۔

Schooler : (n) طفل مکتب ۔

Schooling : (n) (۱) پڑھائی : تعلیمیت ۔ (۲) گھوڑے اور گھڑسواروں کی مشق (گھڑ سواری کے اسکول میں) ۔

Schoolish : (a) (۱) نظریہ پرستارانہ ۔ (۲) علمی : عالمانہ : غیر عملی ۔

Schoolward : (adv.) اسکول کی طرف : مدرسہ کی طرف ۔

Schoolwards : (adv.) دیکھو Schoolward

Schoolwork : (n) اسکول کا کام ۔

Schooner : (n) [Origin unkn.] (۱) ایك قسم کی کشتی یا جہاز جس میں دو مستول ہوتے ہیں ۔ (۲) ایك قسم کی بڑی گاڑی جس کی چھت کرمچ کی ہوتی هے اور جسے نو آباد استعمال کرتے ہیں ۔

Schooner : (n) [Origin unkn.] (۱) (امریکا) بیر شراب کا لمبا گلاس ۔ (۲) (برطانیہ) چودہ (۱۴) سیال اونس کا پیمانہ ۔

Schopenhauerian : (a) [f. name Arther Schoperhaner'.] جرمن فلسفی شاہن ہاور کا یا اس کے فلسفے سے متعلق ۔

Schorl : (n) [G.] شو رال : سیاہ تر ملین ۔

Schorlaceous : (a) سیاہ ترملین سے مشابہ جس میں سیاہ ترملین ہو ۔

Schottische : (n) [G. '(der) Schottische'.] (۱) ایك قسم کا پولکا ناچ ۔ (۲) اس ناچ کے ساتھ کا گانا ۔

Schottische : (v) شوٹیشی رقص کرنا ۔

Schout : (n) [Du. 'Schout'.] نشیبتان اور ولندیزی نو آبادیات کا انتظامی یا بلدیاتی افسر ۔

Schreibersite : (n) [f. name Von Schreibers'.] لوہا اور نیکل کا فاسفائیڈ ۔

Schrik : (n) [Afric.] وہشت جو دفعتاً پیدا ہو : خوف ۔

Schuit : (n) [Du.] ولندیزی چپٹے پیندے والی کشتی ۔

Schultze powder : (n) ایك قسم کا بارود جس کا موجد ای ۔ شلٹز تھا ۔

Schwa : (n) [G.] حرف علت خفیف کی آواز ۔

Schwarmerei : (n) بے جا محبت یا جوش ۔

Schwenkfeldian : (n) [f. name.] ایك فرقہ جس کی بنیاد Casper Schewenkfeld نے رکھی تھی ۔

Schwenkfeldian : (a) اسی فرقے سے متعلق ۔

Sciaenoid : (n) [L. 'Sciaena'.] ایك قسم کی مچھلی ۔

Sciaenoid : (a) اسی مچھلی سے متعلق ۔

Sciagraph : (n) (۱) شعاعی تصویر ۔ (۲) سایہ آمیز نقاشی : تصویر سایہ ۔ (۳) سایہ سے وقت دریافت کرنے کا آلہ : وقت پیما : دھوپ گھڑی ۔

Sciagraph : (v) وقت پیمائی کرنا ۔

Sciagraphic/ -al : (a) سایہ اندازی سے متعلق ؛ تصویر سایہ سے متعلق ۔

Sciagraphically : (adv.) سایہ اندازی کے طور پر ؛ وقت پیمائی کے طور پر یا رو سے ۔

Sciagraphy : (n) [Fr.'Sciographie'.] () نقاشی میں سایہ اندازی کا فن ؛ سایہ آمیزی ؛ لون آمیزی ؛ سایہ آفرینی ؛ لون آفرینی ؛ سایہ نگاری ؛ لا شعاعی عکاسی ۔

Sciamachy/ Skiamachy : (n) [Gr. 'Skiamachia'.] سایہ سے لڑنا ؛ فرضی یا خیالی لڑائی ؛ بے کار ، فضول لڑائی ۔

Scian : (a) [It. name of Chios.] دیکھو Chian

Sciatic : (a) [Fr. 'Sciatique'.] (۱) کولہے کا ؛ کولہے کے متعلق ؛ ورکی ؛ نسائی ۔ (۲) عصب نسائی کا ؛ عرق النساء کے متعلق ؛ عرق النسائی ۔

Sciatic artery : (n) نسائی شیریان ؛ سیریان ور کی ۔

Sciatic nerve : (n) عصب نسائی ؛ عر ق النساء ۔

Sciatic passion :(n) دیکھو Sciatica

Sciatica : (n) [Late L. 'Sciatica'.] (۱) عر ق ا لنساء ؛ رینگنی ۔ (۲) عرق النساء کا دورہ ۔

Science : (n) [OFr.] (۱) علم طبیعیات ؛ سائنس ۔ (۲) علم ۔ (۳) منضبط یا منظم علم یعنی علوم طبیعیات ۔ (۴)منضبط یا منظم علم کی تحصیل یا تکمیل ۔ (۵) علم کی شاخ یا شعبہ ؛ کسی مضمون کا مجموعی علم ۔ (۶)مہارت (خصوصاً مکا بازی یا لڑنے میں) ۔ (۷)دیکھو Christian science ۔

Dismal science : معاشیات ؛ علم اقتصاد ۔

Exact science : کامل علم؛ علم کمی ؛ علم کمیہ ۔

Experimental science : تجربی سائنس ۔

Man of science : سائنس داں ؛ سائنس کے کسی شعبے کا ماہر ۔

Moral science : اخلاقیات ؛ علم الاخلاق ۔

Natural science : علم طبیعی ؛ طبیعیات ۔

Occult science : جادو ؛ سحر ۔

Physical science : علم طبیعی ؛ علوم طبیعیہ ؛ وہ علوم جو تجربے ، مشاہدے اور استقرا پر مبنی ہوں (جیسے حیاتیات ، کیمیا وغیرہ) ۔

Political science : سیاسیات ؛ علم سیاست ۔

Pure science : علم مجرد ؛ علم غیر مخلوط (جیسے ریاضی، منطق وغیرہ) ۔

The noble science (of defence) : (مزاحاً) مکہ بازی یا شمشیر زنی ۔

Science fiction : (n) سائنسی قصے ۔

Science of language : (n) دیکھو Linguistics

Scienter : (adv.) [L.] دانستہ ؛ جان بوجھ کر ۔

Scienter : (n) (قانون) واقفیت ؛ احساس ۔

To prove (a) scienter : یہ ثابت کرنا کہ جرم جان بوجھ کر یا دانستہ طور پر کیا گیا ھے ۔

Sciential : (a) (۱) متعلق بہ علم ؛ علمی ۔ (۲) قابل ؛ علم رکھنے والا ۔

Scientific : (a) [Fr. 'Scientifique' or late L. 'Scientificus'.] (۱) مطابق سائنس ؛ مطابق اصول ؛ اصولی ؛ با قاعدہ ۔ (۲) سائنس کا ؛ متعلق بہ سائنس ؛ سائنسی ۔

Scientific : (n) سائنس داں ؛ سائنس کے کسی شعبے کا ماہر ۔

Scientifically : (adv.) علمی طور پر ؛ عالمانہ انداز سے ؛ سائنس کی رو سے ؛ حکیمانہ ۔

Scientificalness : (n) اصولی ہونا ؛ سائنسی ہونا ۔

Scientology : (n) مذہب ارتقا ۔

Scilicet : (adv.) [L.] یعنی ؛ بہ الفاظ دیگر ۔

Scilicet : (n) لفظ "یعنی" ۔

Scilla : (n) [L.] جنس جنگلی پیاز ۔

Scillitin : (n) [Fr. 'Scillitine'.] عسقل کا تلخ عرق ۔

Scillonian : (a) Scilly Isles یا وہاں کے باشندوں سے متعلق ۔

**Scillonian : (n)** Scilly Isles کا باشندہ ۔

**Scimitar : (n) [Fr. 'cimeterre'.]** سروہی : نیمچہ؛ ایک قسم کی چھوٹی، خمدار اور ایک دھاری تلوار ۔

**Scimitar pod : (n)** ایک قسم کی بیل (لت والہ پودے) کی پھل ۔

**Scincoid : (a) [mod. L. 'Scincoides'.]** ریگ ماہی (ایک قسم کی چھپکلی) سے متعلق یا مشابہ ۔

**Scincoid : (n)** ریگ ماہی قسم کی چھپکلی : سقنقور ۔

**Scincoidian : (a & n)** دیکھو Scincoid

**Scintilla : (n) [L.]** (۱) ذرہ : شمہ : مشابہہ ۔ (۲) شرارہ ۔

**Scintillant : (a) [L. 'Scintillans'.]** (۱) ضوفشاں : نور فشاں : ضیا بار : چمکتا ہوا : درخشاں : چمکیلا ۔ (۲) (نقابت) شرارہ نکالتا ہوا ۔

**Scintillate : (v) [L. 'Scintillare'.]** (۱) چمکنا دمکنا : ضو فشاں ہونا ۔ (۲) چمکدار بندکیوں سے مرصع ہونا : ٹمٹمانا ۔

**Scintillation : (n)** ضیا باری : ضو فشانی : چمک دمک : شراریت : ٹمٹماہٹ ۔

**Sciolism : (n)** خود نمائی : اِدعا : علم نمائی : علمیت ۔

**Sciolist : (n) [Late L. 'Sciolus'.]** خود نما : مدعی : دعویٰ دار : خود بیں : شدبد جاننے والا : مدعی علم : لال بجھکڑ ۔

**Sciolistic : (a)** خود نمایانہ : مدعیانہ ۔

**Sciolto : (adv.) [It.]** (موسیقی) آزادانہ : بے تکلف طور پر : اپنے مذاق کے مطابق ۔

**Sciomancy : (n) [mod. L. 'Sciomantia'.]** مُردوں کی روحوں کے ذریعے تفاؤل : ظلی تفاؤل : سایۂ تفاؤل ۔

**Sciomantic : (a)** مردوں کی روحوں کے ذریعے تفاؤل سے متعلق ۔

**Scion : (n) [ME. 'Sioun'.]** (۱) شاخ (پودے کی ، خصوصاً قلم لگانے یا زمین میں بونے کے لئے) : قلم : پیوند شاخ ۔ (۲)شریف خاندان کا نو عمر رکن : نو نہال خلف ۔

**Sciophilous : (a)** (نباتیات) سایہ پسند : سایہ باش ۔

**Sciophyte : (n)** سایہ پسند پودا ۔

**Scioptic : (a & n)** سوراخ دار لکڑی کی گیند جو تاریک عکاسہ (Camera Obscura) میں لگائی جاتی ہے ۔

**Sciopticon : (n)** تصویر لی ہوئی چیزوں کو دکھانے کی جادوئی (میجک) لالٹین ۔

**Scioptic : (a)** آلۂ فوٹو گرافی کے اس علم سے متعلق جس کے ذریعے بیرونی اشیا کی وہ تصاویر نظر آتی ہیں جو ڈبل عدسے کے ذریعے تاریک کمرے میں لی گئی ہوں ۔

**Scioptric : (n)** دیکھو Scioptic

**Sciosophy : (n)** ظلّی فلسفہ : علوم کاذب ۔

**Scire facias :(n) [L.]** پروانۂ تعمیل یا تنسیخ : فیصلہ ۔

**Scirrhoid : (a) [f. Scirrhus+ -oid.]** (طب) تصلیب اللوزتین : جزو نما : جزو آسا ۔

**Scirrhosty : (n) [mod. L. 'Scirrhositas'.]** گلٹی ۔

**Scirrhous : (a) [Fr. 'Scirr(h)eux'.]** (۱) جزدی ۔ (۲)(مجازاً) سخت دل : بے حس ۔

**Scirrhus : (n) [mod. L.]** جزد (ایک قسم کی سخت رسولی ، سرطان کی ابتدائی حالت) : ورم سرطان ۔

**Scissel : (n) [Fr. 'Cisaille'.]** دھات کی کترن : دھات کا برادہ : دھات کا چورا (خاص کر وہ کترن جس میں سے سکہ کے لئے دھات کاٹ لی گئی ہو) ۔

**Scissile : (a) [L. 'Scissilis'.]** کٹنے کے قابل : بریدنی : قطع پذیر : شاخی ۔

**Scission : (n) [Fr. 'Scission'.]** (۱) قطع و برید : کاٹ چھانٹ ۔ (۲) جدائی : علاحدگی : تفرقہ ۔

**Scissiparity : (n) [L. 'Sciss- + 'parere' + -ity.]** انشقاقی تولید ۔

**Scissor : (v)** (۱) کاٹنا : کترنا : قینچی سے کاٹنا یا کترنا ۔ (۲) کتاب میں سے کاٹ لینا : علاحدہ کر لینا ۔ (۳) کم کرنا : تخفیف کرنا : نکال دینا : خارج کر دینا ۔ (۴) قینچی کی شکل میں پکڑنا یا لگانا : پاؤں پر پاؤں رکھنا (اس طرح کہ قینچی کی شکل بن جائے) ۔

**Scissor-bill : (n)** ایک قسم کا آبی جانور : ابو میقص ۔

**Scissor-bird : (n)** مقریض دم ۔

Scissor-tail : (n) مقراض دم (پرند) ۔

Scissorer : (n) (۱) کاٹنے والا ۔ (۲) ترتیب دینے والا ۔

Scissors : (n) [Late ME. 'Sisoures'.] (۱) قینچی ؛ کترنی ؛ مقراض ۔ (۲) (کشتی) ایک داؤ ؛ مقراضی داؤ ۔

Scissor(s) grinder : (n) (۱) قینچی پر سان چڑھانے والا ۔ (۲) دیکھو Night jar ۔

Sciurine : (a) [L. 'Sciurus'.] گلہری کی قسم کا ؛ گلہری جیسا ۔

Sciurine : (n) گلہری ۔

Sciuroid : (a) (۱) (حیوانیات) گلہری نما ؛ گلہری کا یا گلہری سے متعلق ۔ (۲) (نباتیات) گلہری دُمہ ۔

Sciuromorph (a) [mod. L. 'Sciuromorpha'.] ایک قسم کا کترنے والا جانور ۔

Sciuromorphic : (a) ایک قسم کے کترنے والے جانور سے متعلق ۔

Sciuromorphine : (a) دیکھو Sciuromorphic

Sclaff : (v) [Sc.] (۱) (گولف) (گیند کو مارنے سے پہلے) بلے کے سرے سے زمین کھرچنا ۔ (۲) گیند کے پیچھے کھرچنا ؛ زمین کو کھرچنے کے بعد گیند پر ضرب لگانا ۔

Sclera : (n) [mod. L.] (تشریح) صلبیہ ؛ سفیدۂ چشم ؛ آنکھ کا سخت طبقہ ۔

Scleral : (a) صلبیہ سے متعلق ۔

Sclerema : (n) [Fr. 'Sclereme'.] شحمی صلابت ؛ خلیہ دار بافت کا سخت ہو جانا ۔

Sclerenchyma : (n) [mod. L.] (۱) (حیوانیات) کالبد سخت ؛ مرجان کے ریشے ۔ (۲) (نباتیات) ریشۂ سخت ؛ چھلکے یا خول ۔

Sclerenchymatous : (a) ریشۂ سخت سے بنا ہوا ۔

Scleriasis : (n) (مرضیات) جزد ؛ ورم سرطان ؛ نسیجی صلابت ؛ سخت رسوبی ؛ صلابت جلد ۔

Sclerite : (n) [Gr. 'Skleros + -ite.] صُلبہ حشرہ ۔

Scleritic : (a) صُلبہ حشرہ سے متعلق ۔

Scleritis : (n) (۱) سوزش صلبیہ ؛ ورم صلبیہ ۔ (۲) دیکھو Sclerotitis ۔

Sclero- : (Prefix) سابقہ بمعنی "سخت" ۔

Sclero-iritis : (n) سفیدۂ چشم اور پردۂ عنبیہ کا ورم ۔

Sclerobase : (n) (حیوانیات) مرکب کرنی حوینات کا محوری مہرہ یا ساق پر ۔

Sclerobasic : (a) مرکب کرنی حوینات کے محوری مہرہ سے متعلق ۔

Scleroblast : (n) (۱) (نباتیات) خلیہ سخت ریشہ ۔ (۲) (حیوانیات) وہ نسیج جن سے سوزن اسفنج پیدا ہوتا ۔

Scleroderm : (n) (۱) ایک قسم کی سخت فلس والی مچھلی ۔ (۲) ایک قسم کا کثیر پا ۔

Scleroderma : (n) (مرضیات) تصلّب جلد ۔

Sclerodermatous : (a) سخت جلد ؛ سخت کھال والا ۔

Sclerodermia : (n) دیکھو Scleroderma

Sclerodermic : (a) (۱) (مرضیات) تصلّب جلد سے متعلق ۔ (۲)(حیوانیات) ایک قسم کے کثیر پا سے متعلق ۔

Sclerodermite : (n) (۱) وہ سخت چیز جس میں قشریہ کا ڈھانچ بنتا ہے ۔

Sclerogen : (n) (نباتیات) سخت ریشہ زا ؛ مادۂ سخت باف ؛ وہ مادہ جو پودوں کے خلیوں کی اندرونی جانب ہوتا ہے مثلاً اخروٹ کے خول کے اندر ۔

Sclerogenic : (a) (مرضیات ، طبیعیات) سختی پیدا کرنے والا ۔

Sclerogenous : (a) دیکھو Sclerogenic

Scleroid : (n) [Gr. 'Skleros' + -oid.] (حیوانیات و نباتیات) سخت ساخت کا ؛ سخت بناوٹ کا ؛ صلبی ؛ سخت ۔

Scleroma : (n) [mod. L.] (تشریح)صلابت (بافت) ؛ تصلّب النساج ؛ نسیجی صلابت ۔

Scleromeninx : (n) دیکھو Dua-mater

Sclerometer : (n) سختی پیما ۔

Scleromucin : (n) ایک قسم کا لس دار نائٹروجنی مادہ ۔

Sclerosed : (a) (۱) (مرضیات) مریض تصلب : تصلب زدہ : صلبی : صلب ۔ (۲) (نباتیات) سخت بافتہ : چوبی : لکڑی کا بنا ہوا ۔

Sclerosis : (n) [med. L.] (۱) (مرضیات) تصلیب النساج ۔ (۲) (نباتیات) تصلب بافت : سختی خلایا یا خلایا کا سخت ہو جانا ۔

Scleroskeleton : (n) صلابت بافت : نسوں اور پٹھوں کی سختی : نسوں اور پٹھوں کا سخت ہو جانا : نسوں کا ہڈی بن جانا : سخت کالبد ۔

Sclerotal :(n) [mod. L. 'Sclerotis' + -al.] (بعض پرندوں اور رینگنے والے جانوروں کے) دیدہ صلبیہ کی حفاظت کرنے والے عظمی حلقے کی ساخت ۔

Sclerotic : (a) [mod. L. 'Sclerotica'.] (۱) صلبی : سفیدۂ چشم سے متعلق ۔ (۲) نسیجوں کو سخت کرنے والی (دوا) ۔ (۳)(مرضیات) تصلب النساج سے متعلق : تصلب زدہ ۔ (۴) (نباتیات) سخت ۔

Sclerotic : (n) (۱) (تشریح) صلب : پردۂ چشم : جھلی : جالا : سفیدۂ چشم : صلبیہ ۔ (۲) گوشت وغیرہ کو سخت بنانے والی دوا ۔

Sclerotic : (a) ارگٹ کا (Ergot) کا سب سے زیادہ مؤثر مادہ ۔

Sclerotic bone / -plate : (n) دیکھو Sclerotal

Sclerotic cells : (n) صلبی خلایا ۔

Sclerotic ring : (n) دیدے کی جھلی سے بنا ہوا حلقہ ۔

Sclerotica : (n) صلبیہ : پردۂ چشم ۔

Sclerotitis : (n) سوزش صلبیہ : التہاب صلبیہ : ورم صلبیہ ۔

Sclerotium :(n) (۱) صُلبہ ۔(۲) جسم صلبی۔

Sclerotome : (n) (۱) ایک سخت مادہ جو جسمہ عضلا کے درمیان ہوتا ہے ۔ (۲) صلبیہ تراش ۔

Sclerotomy : (n) (جراحی) صلبیہ تراشی ۔

Sclerous : (a) [Gr. 'Skleros'.] (۱) متصلب : سخت : استخوانی ۔ (۲) (مرضیات) تصلب زدہ ۔

Scob : (n) [Origin unkn.] لکڑی کی کھپچی یا قمچی ۔

Scobby : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی گانے والی چڑیا ۔

Scobiform : (a) [L. 'Scobis' + -form.] (نباتیا) چورا سا: برادہ نما ۔

Scobinate : (a) [L. 'Scobina' + -ate.] گرہ دار : یا گلٹی دار ۔

Scodgy : (n) [Origin unkn.] دیکھو Drudge

Scoff : (n) [Scand. Origin.] (۱) طعنہ : طعن : طنز : تشنیع : تضحیک : تمسخر : مسخرگی ۔ (۲) نقل مجلس : تضحیک کا نشانہ یا ہدف ۔

Scoff : (n) [S. Afr. 'Du. 'Schoff.] کھانا : غذا : خوراک ۔

Scoff : (v) طعنہ دینا : طعن کرنا : طعن و تشنیع کرنا : مضحکہ اڑانا : تضحیک کرنا : تمسخر کرنا : خاکہ اڑانا : ہنسی کرنا ۔

Scoff : (v) (۱) کھانا : مربھکا کی طرح کھانا : پیٹو کی طرح کھانا ۔ (۲) کھانا کھلانا ۔ (۳) چھین لینا : غبن کرنا : لوٹنا ۔

Scoffer : (n) طعنہ دینے والا : طنز کرنے والا : مضحکہ اڑانے والا : طعنہ زن ۔

Scoffing : (a) تمسخر آمیز : مضحکہ آمیز ۔

Scoffingly : (adv.) طعنہ زنی سے : ازراہ تضحیک : حقارت آمیز ۔

Scoggin : (n) مسخرہ : درباری مسخرا ۔

Scoison arch : (n) [Refashiones f. 'Scuncheon'.] پشت محراب : پس کمان ۔

Scoke : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کا پودا : خربق امریکی ۔

Scold : (n) [ON. 'Skald.] (۱) زبان دراز عورت : منہ پھٹ ، دریدہ دہن عورت ۔ (۲) ڈانٹ ڈپٹ : جھڑکی : گھڑکی ۔

Common scold : زبان دراز عورت (محلے کی) ۔

Scold : (v) (۱)دھمکانا : جھڑکنا: گھڑکنا : ڈانٹنا: ڈپٹنا ۔ (۲)سرزنش کرنا : گوشمالی کرنا : تنبیہ کرنا : چشم نمائی کرنا ۔

Scolder : (n) دھمکانے والا : سرزنش کرنے والا : ڈانٹنے والا ۔

Scolder : (n) صدف گیر (پرند) ۔

Scolding : (n) (۱) سرزنش : چشم نمائی : گوشمالی : تنبیہ ۔ (۲) ڈانٹ ڈپٹ : جھڑکی : گھڑکی ۔

Scolding lock : (n) گھونگریالی لٹ (جو عموماً جھولتی رہتی ھے) ۔

Scoldingly : (adv.) ڈانٹتے ڈپٹتے ہوئے ؛ سرزنش کرتے ہوئے ۔

Scold's bit / -bridle : (n) سزا دینے کا ایک آلہ جس کے ذریعے زبان کو دبا دیا جاتا تھا ۔

Scolecid : (n) [mod. L. 'Scolecida'.] ایک قسم کا کیچوا ۔

Scolecite : (n) (۱) (معدنیات) الومینیم اور کیلسیم کا آبدار سلیکیٹ ۔ (۲) (نباتیات) بعض سما روغ کا کرم نما ثمر دان ۔

Scolex : (n) [Gr. 'Skolex.] سرکدودانہ ؛ جنینی حالت میں کیچوا ؛ جنینی کیچوا ۔

Scolion : (n) [Gr. 'Skolion'.] (قدیم یونان) گیت جسے ضیافت میں مہمان باری باری گاتے تھے ۔

Scolosis : (n) [Gr. 'Skoliosis'.] التواء (عمودا لفقرات کی جانبی خمیدگی) ۔

Scoliotic : (a) ملتوی ۔

Scolop : (n & v) دیکھو Scallop

Scolopaceous : (a) چہا نما ۔

Scolopacine : (a) [mod. L. 'Scolopacinus'.] چہے کا ؛ چہے جیسا ۔

Scolopecine :(n) چہا نما پرند ۔

Scolopender :(n) ہزار پا ؛ جنس ہزار پا ۔

Scolopendra : (n) [Gr. 'Skolopendra'.] دیکھو Scolopender

Scolopendrine : (a) ہزار پائی ؛ ہزار پایہ نما ؛ کنکھجورے جیسا ۔

Scolopendrium :(n) [mod. L.] ایک قسم کا فرن ؛ جنس ہرن زبان ؛ سقلو فندریوں ۔

Scolytid : (n) [mod. L. 'Scolytidae'.] بھونرے کی ایک قسم جو لکڑیوں میں سوراخ کرتا ھے ۔

Scomber :(n) [Gr. 'Skombros'.] ایک قسم کی مچھلی ؛ اسکامبر ۔

Scombroid : (a) اسکامبر صفت ؛ اسکامبر جیسی ۔

Scombroid : (n) اسکامبر مچھلی ۔

Sconce : (n) [OFr. 'Esconse'.] (۱) شمعدان دیواری ؛ شمع ؛ دیوار گیری ۔ (۲) چراغ دان ؛ شمع دان ۔

Sconce : (n) [Du. 'Schans'.] (۱) گڑھی ؛ کوٹ ؛ کوٹلا ؛ پایاب ندی نالالے کا ممبر ۔ (۲) پناہ ؛ جائے پناہ ؛ اوٹ ؛ پردہ ۔ (۳)پردہ ؛ اوٹ ۔ (۴) کھلے آتش دان کے بازو کی نشست ۔ (۵) تقریباً ڈوبی ہوئی برف کی چٹان ۔

Sconce : (n) وہ جرمانہ جو درسگاھوں میں قواعد کے خلاف عمل کرنے پر کیا جاتا ھے ۔

Sconce : (v) (آکسفورڈ) کھانے پر بد تمیزی کے ارتکاب میں بیئر وغیرہ کا بند کر دینا ۔

Scone : (n) [ME. 'Schonbrot.'] ایک قسم کا بڑا گول کیک ؛ ایسے کیک کا تکونا ٹکڑا ۔

Drop scone / Dropped- : ایک قسم کا چھوٹا کیک ۔

Scop : (n) [MLG. MDU. 'Schope'.] (۱) کفچہ ؛ کرچھا ۔ (۲) ڈوئی ؛ کفگیر ؛ ڈول ۔ (۳) کورنی ؛ چمچہ ۔ (۴)کوئلے ڈالنے کا کفچہ ۔

Scop : (n) (۱) کفچہ وغیرہ کی ایک حرکت یا گردش ؛ کفچہ بھر ۔ (۲) ایسا منافع جو فوراً حاصل کیا جائے اور حریفوں کو خبر نہ ہونے پائے ۔ (۳) (صحافتی عامیانہ) خاص خبر ۔ (۴) قدرتی گڈھا ؛ گڈھا جو بعض پرند انڈے دینے کے لئے زمین میں بناتے ہیں ۔ (۵) عورتوں کی پوشاک کا نیچا گلا ۔ (۶) قیف نما سوراخ جس سے سیال چیز جو خواہش کے مطابق کسی طرف لے جائی جاتی ھے ۔ (۷)بیلچہ نما عاکسہ (سنیما یا ٹیلیویژن اسٹوڈیو میں استعمال ہونے والا) ۔

Scoop : (v) (۱) (کفچے وغیرہ سے) نکالنا ؛ اٹھانا ۔ (۲) اکٹھا کرنا ؛ ڈھیر لگانا (کفچے وغیرہ کے ذریعے) ۔ (۳) گڑھا کرنا ؛ جوف پیدا کرنا ؛ کھوکھلا کرنا ۔ (۴) فوری کاروائی (یا قسمت ) سے کسی سودے میں نفع کثیر حاصل کرنا ۔ (۵)(عام) زیادہ مقدار میں لینا ؛ دوسروں سے پہلے حاصل کر لینا ۔

Scoop car : (n) ریل کی پٹری سے رکاوٹیں دور کرنے کا انجن ۔

Scoop-net : (n) (۱) دریا کی تہ صاف کرنے کا جال ۔ (۲) چھوٹا دستی جال ۔

Scooper : (n) (۱) کھودنے والا ؛ کھوکھلا کرنے والا ۔ (۲) قلم ؛ چھینی ؛ کندہ کار کا اوزار ۔ (۳) پن ڈبی کی ایک قسم ۔

Scoopful : (n) کفچہ بھر۔

Scoot : (v) (۱) دوڑنا ؛ لپکنا ؛ جھپٹنا ؛ نکل بھاگنا ؛ کافور ہو جانا ؛ رفو چکر ہو جانا۔ (۲) پچکاری چھوڑنا ؛ پچکاری کی طرح نکلنا۔

Scoot : (n) (۱) یکایک بہہ نکلنا۔ (۲) پچکاری چھوڑنا۔

Scoot : (n) (۱) ایک قسم کی سخت بھدی عمارتی لکڑی۔ (۲) بیکار یا بے مصرف لکڑی کا لٹھا۔

Scooter : (n) (۱) دوڑنے والا ؛ نکل بھاگنے والا۔ (۲ (امریکا) ایک قسم کی کشتی جو پانی اور برف دونوں پر چلتی ھے۔ (۳)بچوں کی کھلونا گاڑی (جس میں پتلی لکڑی کے تختے میں دو پہیے اور ایک گھمانے والا دستہ لگا رہتا ھے)۔ (۴) اسکوٹر۔ (۵) ایک قسم کا ہل جس میں ایک دستہ اور ایک بیلچہ لگا ہوتا ھے۔

Scooter : (v) اسکوٹر پر جانا۔

Scooter : (n) بحری بطخ ؛ سیاہ مرغابی ؛ ایک قسم کی بڑی بطخ جو سمندر میں رہتی ہو۔

Scooterist : (n) اسکوٹر سوار ؛ اسکوٹر چلانے والا۔

Scooters : (n) شمالی امریکا کے ساحل کی ایک مچھلی۔

Scop : (n) [OE.] قدیم انگریزی کا شاعر۔

Scopa : (n) زیرہ برش ؛ برش جیسے بالوں کا ایک گچھا جو شہد کی مکھیوں کی ٹانگوں پر ہوتا ھے ؛ زر گل برش۔

Scoparin : (n) ایک پیشاب آور مادہ جو سینگ (Broom) میں پایا جاتا ھے۔

Scoparium : (n) [mod. L.] سینگ کی شاخوں کا قرابا دینی نام۔

Scopate : (a) زیرہ برش دار۔

Scope : (n) [It. 'Scopo'.] (۱) قانون کا مقصد ؛ کسی تجویز کا مقصد یا معنی ؛ مراد۔ (۲) وسعت ؛ حد ؛ کشادگی۔ (۳) موقع ؛ آزادی۔ (۴) گنجائش۔ (۵) دسترس ؛ رسائی ؛ پہنچ ؛ حدود۔ (٦) میزائل یا میزائل کی قسم کے ہتھیاروں کی رسائی یا ان کا فاصلہ۔ (۷) (بحری) لنگر کی زنجیر کی لمبائی (جہاں تك لنگر انداز ہونے کے بعد جہاز آگے بڑھ سکتا ھے)۔

Beyond one's scope : وسعت سے زیادہ ؛ دسترس سے باہر۔

To give scope (to a person or thing) : موقع دینا۔

To have scope / To take- : موقع نکالنا ؛ موقع پانا۔

Within one's scope : وسعت کے اندر ؛ دسترس کے اندر۔

-scope : (suffix) لاحقہ بمعنی "بین" "نما" ایسے آلات کے ساتھ آتا ھے جو مشاہدے اور دیکھنے کے لئے استعمال کئے جاتے ہیں۔

Scopeless : (n) بے وسعت ؛ بے گنجائش۔

Scopelid : (n) [mod. L. 'Scopelidae'.] ایک قسم کی مچھلی۔

Scopeloid : (a) ایک قسم کی مچھلی سے متعلق۔

Scopeloid : (n) ایک قسم کی مچھلی۔

Scopelus : (n) ایک قسم کی مچھلی۔

Scopic : (a) (۱) بصری ؛ مرئی۔ (۲) وسیع ؛ محیط۔

Scopiform : (n) [L. 'Scopa' - +form.] زیرہ برش نما ؛ گچھے دار ؛ گچھا نما۔

Scopol- : (کیمیا و ادویہ) جاپانی بلاڈونا کے بعض مادوں کے نام کے ساتھ آتا ھے۔

Scopoline : (n) ایک اساس ($C_8 H_{13} O_2 N$) جو اتساعی دوا کے طور پر استعمال ہوتا ھے۔

Scops owl : (n) چھوٹے کانوں والا اُلو۔

Scopula : (n) [L.] زیرہ بر شك ؛ زر گل برش۔

Scopulate : (a) خارشتی ؛ برش نما۔

Scopulipede : (n) برش نما پیر والی مدھو مکھی۔

Scorbutic : (a) [mod. L. 'Scorbuticus'.] (۱) خارشی جیسا ؛ مثل کھجلی والے کے۔ (۲) خارش کے متعلق۔

Scorbutic : (n) خارشی شخص۔

Scorbutus : (n) [med. L.] اسقربوط؛ خضر؛ گوشت خورہ ؛ خارشت۔

Scorch : (n) (۱) سوزش ؛ جلن۔ (۲) جلنے کانشان۔ (۳) (سائیکل

یا موٹر سائیکل پر) سر پٹ بھاگنا۔

Scorch : (v) [ON. 'Skorpna'.] (۱) جلنا : جلانا : پھنکنا : پھونکنا : جھلسنا : جھلسانا۔ (۲) (عام) (سائیکل یا موٹر بان کا) سرپٹ جانا۔

Scorched : (a) (۱)جلا ہوا : جھلسا ہوا (آگ یا دھوپ کی گرمی سے)۔ (۲) داغ نما۔

Scorched earth : (a) اس پالیسی سے متعلق جس کی بنا پر ملک کی خوراک اور رسد کے تمام راستے تباہ کر دیئے جاتے ہیں جس سے دشمن کو فائدہ ہو سکتا ہے۔

Scorcher : (n) (۱) جلانے والا : پھونکنے والا۔ (۲) (عام) بہترین نمونہ: اپنی قسم کا بہترین نمونہ۔ (۳) بہت تیز سائیکل یا موٹر چلانے والا۔ (۴) جلی کٹی (بات) : طعن آمیز زجرو توبیخ۔ (۵) (روز مرہ یا عامیانہ) بہت گرم دن۔

Scorching : (a) سوزاں : سوزندہ۔

Scorching : (adv.) جلانے کی حد تك۔

Scorching : (n) (۱) جلانا۔ (۲) بھوراپن۔

Scorchingly : (adv.) سوزندہ طور پر۔

Scordatura : (n) [It.] (موسیقی) (کوئی خاص اثر پیدا کرنے کے لئے) تاروں والے باجے کا سر ٹھیك کرنا۔

Score : (n) [Late OE. 'Scoru'.] (۱) نشان : لکیر (کٹنے ، کھرچنے یا کھینچنے سے جو لکیر پڑ جاتی ہے)۔ (۲) خط آغاز: دوڑ میں لکیر جہاں سے دوڑ شروع ہوتی ہے: خط استادگی : وہ لکیر جس پر کھڑے ہو کر نشانہ بازی کے مقابلے میں نشانہ بازی کرتے ہیں۔ (۳) (بحری) سوراخ یا چھید جس میں تسمہ باندھتے ہیں۔ (۴) (موسیقی) تحریر یا مطبوعہ اوراق موسیقی جن میں گانے اور بجانے کے حصے الگ الگ جدولوں میں ایك دوسرے کے نیچے درج ہوتے ہیں۔ (۵) حساب جاریہ (خصوصاً قدیم سراؤں میں حساب شراب)۔ (۶) کھانے پینے کا حساب (کسی چائے خانے یا ہوٹل وغیرہ میں)۔ (۷) نمبر : وہ نمبر جو کوئی کھلاڑی کسی کھیل میں حاصل کرتا ہے۔ (۸) رجسٹر نمبر : وہ رجسٹر جس میں نمبر درج کئے جاتے ہیں۔ (۹) بیس : کوڑی : بیسی۔ (۱۰) بابت : باب: بارے میں : بوجہ۔ (۱۱) پھبتی : فقرہ : آوازہ (کسنا) : حرکت (تذلیل کی غرض سے)۔ (۱۲) خوش قسمتی۔ (۱۳) بیس یا اکیس پاؤنڈ کا وزن یا باٹ۔ (۱۴) (عام) کامیاب چوری یا چوری کا مال۔ (۱۵) نا گزیر حقیقت۔ (۱۶) (معاملے کی) اصلیت یا عقدہ۔

To go off at score/ To set off - / To start off - : (۱) گھوڑے کا سرپٹ یا بکٹٹ دوڑ پڑنا۔ (۲) (مجازاً) کسی مرغوب موضوع پر شد و مد سے تقریر شروع کر دینا۔

To know the score : اصلیت جاننا : عقدہ پانا۔

To make a score off one's own bat : (مجازاً) خود سے (کرنا، حاصل کرنا)۔

To pay, clear , quit a score or scores : حساب بے باق کرنا : قرضہ چکانا۔

Score : (v) (۱)نشان کرنا : (چاقو وغیرہ سے) خط کھینچنا : گودنا : کھودنا : شگاف کرنا : شگاف ڈالنا (خصوصاً گوشت وغیرہ میں)۔ (۲) (سرائے کے حساب میں) کسی کے نام رقم درج کرنا۔ (۳) (مجازاً) دل میں رکھنا (رنج و ملال یا کسی کے بُرے برتاؤ کو) : یاد رکھنا : خیال رکھنا۔ (۴) حساب رکھنا : حساب و کتاب رکھنا (کرکٹ وغیرہ کے نمبروں کا) : شمار کرنا : نمبر حاصل کرنا (کھیل میں)۔ (۵) جیتنا : کامیاب ہونا : فائدہ حاصل کرنا : خوش نصیب ہونا۔ (۶) (موسیقی) آرکسٹرا کے لئے نغمۂ ساز ترتیب دینا۔ (۷) (بحری) سوراخ یا چھید بنانا : سوراخ میں تسمہ باندھنا۔ (۸) (امریکا) ڈانٹنا : برا بھلا کہنا۔ (۹) (عام) لاجواب کرنا : قائل کرنا : مات کرنا یا دینا۔ (۱۰) کسی مرغوب موضوع پر شدو مد سے تقریر شروع کرنا۔ (۱۱) صلاحیت یا قابلیت کا اندازہ یا پتا لگانا۔ (۱۲)(عام) خواب آور دوا خریدنا (خصوصاً ناجائز طور پر)۔

To score a miss : دیکھو Miss

Score-board : (n) (۱) شراب خانے کا سیاہ تختہ جس پر قرض کا حساب لکھا جاتا ہے۔ (۲)(کرکٹ) تختۂ شمار۔

Score-book : (n) کتاب نمبر : کتابچہ نمبر : نمبروں کی کتاب۔

Score-card : (n) نمبر نامہ : نمبر کارڈ : نمبروں کا کارڈ (جس میں تماشائی کھیل کا نمبر لکھ دیتے ہیں)۔

Score-game : (n) (گولف) کھیل جس کا فیصلہ ضربوں سے ہوتا ہے۔

Score off : (v) (عام) لاجواب کرنا : (بحث میں) ہرا دینا : شکست دینا : قائل کرنا : حاضر جوابی میں مات کرنا : عاجز کرنا۔

Scorer : (n) (۱) درختوں پر نشان لگانے والا (گرانے کے لئے)۔ (۲) نشان بنانے کا آلہ۔ (۳) (کھیل وغیرہ میں) حساب

رکھنے والا : درج رجسٹر کرنے والا : رجسٹر میں نمبر درج کرنے والا ۔

Score-sheet : (n) نمبروں کا ورق یا تختہ ۔

Scoria : (n) [Gr. 'Skoria'.] (۱) تفالۂ معدن : میل یا فضلہ جو کچی دھات کے صاف کرنے کے بعد رہ جاتا ھے ۔ (۲) کھنگر جیسا مادہ جو کھولتے ہوئے لاوا کے سرد ہونے پر رہ جاتا ھے : رماد برکان ۔

Scoriac : (a) رمادی : میل یا فضلے کی خاصیت کا : تفالی ۔

Scoriaseous : (a) دیکھو Scoriac

Scorification : (n) تپاؤ : تفال سازی : تپاتصفیہ : امتحان : پرکھ (تپانے سے) ۔

Scorifier : (n) (۱) پرکھنے والا ۔ (۲) تپا کھٹالی ۔

Scoriform : (a) تفال معدن یا رماد برکان کی شکل کا ۔

Scorify : (v) (۱) خاک کرنا : راکھ کرنا ۔ (۲) تپانا : تاؤ دینا (سونے چاندی کو پرکھنے کے لئے) ۔ (۳) رماد برکان میں تبدیل ہونا ۔

Scoring : (n) (۱) نشان : نشان کرنا ۔ (۲) نمبر حساب ۔

Scoring-board : (n) دیکھو Score-board

Scoring-book : (n) دیکھو Score-book

Scorious : (a) تفالۂ معدن یا رماد برکان جیسا ۔

Scorn : (n) [OFr. 'Escarn'.] (۱) نفرت : حقارت ۔ (۲) تضحیک : استہزا ۔ (۳) توہین : تحقیر ۔ (۳) لائق حقارت : موجب ذلت ۔

To laugh to scorn : مضحکہ اڑانا : تذلیل کرنا ۔

To speak scorn of : برا بھلا کہنا : گالیاں دینا ۔

To think scorn of : کسی کو حقیر یا ذلیل سمجھنا ۔

To think (it) scorn : حقارت سے دیکھنا : تحقیر کرنا ۔

Scorn : (v) (۱) نفرت کرنا : حقارت سے دیکھنا ۔ (۲) حقیر سمجھنا : ذلیل یا برا خیال کرنا ۔

Scorner : (n) نفرت کنندہ : حقارت سے دیکھنے والا ۔

Seat (chair, stool) of the scorner : مذہب سے نفرت کرنے والے کا رویہ ۔

Scornful : (a) حقارت آمیز : پر حقارت : ذلت آمیز ۔

Scornfully : (adv.) حقارت آمیزی سے ۔

Scornfulness : (n) حقارت آمیزی : ذلت آمیزی ۔

Scorodite : (n) [G. 'Skorodit'.] لوھے کا آبدار فاسفیٹ ۔

Scorpaena : (n) [Gr. 'Skorpaena'.] جنس عقرب بحری : عقرب ماہی ۔

Scorpaenid : (n) عقرب ماہی ۔

Scorpaenoid : (a) گوشت خور مچھلی کی ایک جنس سے متعلق ۔

Scorpaenoid : (n) ایک قسم کی گوشت خور مچھلی ۔

Scorpene : (n) دیکھو Scorpaena

Scorper : (n) [A misspelling of 'Scauper'.] دیکھو Scauper

Scorpio : (n) [L.] (فلک) عقرب : برچھک : برج عقرب (آٹھواں برج) ۔

Scorpioid : (a) [Gr. 'Skopioides'.] (نباتیات) عقربی : عقرب کی دم سے مشابہ ۔

Scorpioid : (n) (۱) گل عقربی یعنی ایسا پھول جو آخر میں بچھو کی دم کی طرح مڑا ہوا ہو اور کھلنے پر کھلتا جائے ۔ (۲)عقرب : بچھو : بچھو کی طرح کا جانور ۔

Scorpioid cyme : (n) عقرب کوبیا : کامکہ ۔

Scorpoidal : (a) عقربی : بچھو کی طرح کا ۔

Scorpion : (n) [Fr. 'Scorpion'.] (۱) بچھو : عقرب ۔ (۲) (نقابت) عقرب کی تصویر ۔ (۳) برج عقرب ۔ (۴) عقرب ماہی ۔ (۵) ایسا چابك جس میں کیلیں لگی ہوتی تھیں : آزار رسانی کا ایك آلہ ۔ (٦) منجنیق ۔ (۷)کسی چیز کی خلش ۔

Scorpion bug : (n) (امریکا) عقرب آبی ۔

Scorpion fish :(n) عقرب بحری : ایك قسم کی مچھلی ۔

Scorpion fly : (n) بچھو مکھی ۔

Scorpion grass : (n) گل وفا ۔

Scorpion senna : (n) جنوبی یورپ کا ایک پودا ۔

Scorpion-shell : (n) بحر ہند اور بحرا لکاہل میں پایا جانے والا معدہ پا : ایک قسم کی مچھلی ۔

Scorpion spider : (n) بچھو مکڑی ۔

Scorpion-wort : (n) (۱) دیکھو Scorpion grass ۔ (۲) ایک قسم کا پودا جو جنوبی یورپ میں پایا جاتا ھے ۔

Scorpionic : (a) عقربی : بچھو سے متعلق یا مشابہ ۔

Scorpionid : (a) [mod. L. 'Scorpionidae'.] بچھو کی ایک جنس سے متعلق ۔

Scorpion's tail : (n) بعض قسم کے پودوں کا نام ۔

Scorpion's thorn : (n) جنوب مغربی یورپ کا ایک پودا ۔

Scorse : (v) [prob. alt. of 'Corse'.] مبادلہ کرنا : بدلائی کرنا : چیز کے بدلے چیز کا لین دین کرنا ۔

Scorser : (n) مبادلہ کرنے والا ۔

Scorzonera : (n) [It.] ایک پودا جس کی جڑ بطور ترکاری استعمال ھوتی ھے ۔

Scot : (n) [OE.] (۱) وہ لوگ جو چھٹی صدی عیسوی میں نقل مکان کر کے آئرستان سے اسکاچستان آئے تھے ۔ (۲) اسکاچستان کا باشندہ : اسکاچ ۔

Scot : (n) [ON. 'Skot'.] (۱) ٹیکس : محصول ۔ (۲) معاون : چندہ : تفریح کے لئے ادائی ۔

To pay (a person off) lot and scot : (مجازاً) حساب بے باق کرنا : چکانا ۔

To pay (for) one's scot : کسی تفریح کے لئے چندہ دینا ۔

Scot and lot : (n) بلدیاتی محصول ۔

Scot-free : (a) کچھ ادا نہ کرنا ہو (عام طور پر) نلوہ : صحیح و سالم : بغیر ضرر پہنچے ۔

Scotch : (n) (۱) کاٹ : قطع : زخم : گھاؤ ۔ (۲) زمین پر نشان یا لکیر بچوں کے کھیل Hopscotch میں ۔

Scotch : (n) [OFr. 'Escache'.] کوئی روڑا یا لکڑی کا کندہ جو گاڑی کے پہیے کے نیچے لگا دیا جاتا ھے تاکہ ڈھلان پر گاڑی لڑھک نہ جائے ۔

Scotch : (n) [var. of 'Scottish'.] (۱) اسکاچستان کے اضلاع زیریں کی انگریزی بولی ۔ (۲) اسکاچستانی وہسکی ۔ (۳) اسکاچی : اسکاچستانی : اسکاچی زبان ۔

The scotches : اسکاچستانی باشندے ۔

Scotch : (a) اسکاچی : اسکاچستانی ۔

Scotch : (v) (۱) زخمی کرنا : گھائل کرنا : ادھ موا کرنا ۔ (۲) چور دینا : کچلنا ۔ (۳) جھوٹ ثابت کرنا ۔

Scotch : (v) (لڑھکنے سے روکنے کے لئے گاڑی کے نیچے) روک لگانا ۔

Scotch acre : (n) ۶،۵۸۴ مربع گز اسکاچستانی ایکڑ ۔

Scotch-bonnet : (n) اہل اسکاچستان کی ٹوپی ۔

Scotch-broom : (n) ایک قسم کی جھاڑی جس کے پھول زرد یا سرخ ھوتے ہیں ۔

Scotch-broth : (n) شوربا جو جَو ، ترکاری اور گائے یا بکری کے گوشت سے بنتا ھے ۔

Scotch-cap : (n) گف اور مضبوط اونی کپڑے کی مردانہ ٹوپی جس میں چھجا نہیں ھوتا ھے ۔

Scotch-catch : (n) اسکاچستانی لَے ۔

Scotch collops : (n) گوشت کا پارچہ اور پیاز ۔

Scotch cousin : (n) دور کے رشتہ دار ۔

Scotch-edge : (n) جوتے کے تلے کا نکلا ھوا حصہ ۔

Scotch-ell : (n) ۳۷،۰۹۵۸ انچ ۔

Scotch fiddle : (n) دیکھو Itch

Scotch fingering : (n) ایک قسم کا اونی دھاگا جس سے بُنائی کی جاتی ھے ۔

Scotch fir : (n) اسکاچستانی پشم : اسکاچستانی سمور ۔

Scotch-grain / Scotch-grain leather : (n) موٹا دانہ دار چمڑا ۔

Scotch-Irish : (a) شمالی آئرستانی ۔

Scotch-kale : (n) ارغوانی پتوں والی گوبھی ۔

Scotch-man : (n) (۱) باشندۂ اسکاچستان (مرد) ۔ (۲) لندن اور اڈنبرا کے درمیان چلنے والی تیز رفتار ریل گاڑی کا نام ۔ (۳) (بحری) چمڑے ، لکڑی یا لوہے کا ٹکڑا جو رگڑ سے بچنے کے لئے رسے میں لگایا جاتا ھے ۔

Scotch-mist : (n) (اسکاچستانی کُہر) گہری کُہر جو اسکاچستان کی پہاڑیوں پر جمی رہتی ھے ۔

Scotch-pebble : (n) عقیق وغیرہ کی ایک قسم ۔

Scotch-pine : (n) ایک قسم کا صنوبر ۔

Scotch-snap : (n) دیکھو Scotch-catch

Scotch-spur : (n) (نقابت) خاردار مہمیز کا نشان ۔

Scotch-terrier : (n) اسکاچستانی ٹیریر : ایک قسم کا ولائتی کتّا ۔

Scotch-thistle : (n) گوکھرو : اسکاچستان کا قومی نشان ۔

Scotch verdict : (n) (۱) اسکاچستانی فیصلہ ("جرم ثابت نہیں ہوا")۔ (۲) غیر فیصل تجویز ۔

Scotch-whisky : (n) اسکاچی وہسکی : ایک قسم کی وہسکی جس میں دھوئیں کی سی بو ہوتی ھے اور جو ابتداء میں اسکاچستان میں بنائی جاتی تھی ۔

Scotch-woman : (n) اسکاچستانی عورت ۔

Scotch-woodcock : (n) ٹوسٹ جس پر سمنورہ اور انڈا لگا یا ھوا رہتا ھے ۔

Scotched : (a) کٹا ھوا : زخم خوردہ : زخمی ۔

Scotchy : (a) اسکاچستانی کی طرح کا ۔

Scoter : (n) [Origin unkn.] دیکھو Scooter

Scotia : (n) [Gr. 'Skotia'.] (تعمیرات) مجوف حاشیہ خصوصاً ستون کی کرسی کا : کھوکھلا گولا ۔

Scotic : (a) [late and med. L. 'Scoticus'.] قدیم آئرستانیوں کا یا ان سے متعلق جو اسکاٹ لینڈ آئے تھے ۔

Scotism : (n) ڈاکٹر ڈینس اسکاٹس کا فلسفہ یا مابعد الطبیعیات ۔

Scotist : (n) [mod. L. 'Scotista'.] ڈینس اسکاٹس کا مقلد ۔

Scotland yard : (n) لندن کی خفیہ پولیس : سراغ رساں پولیس کا مستقر یا صدر مقام ۔

Scoto- : (Prefix) [L. 'Scotus'.] لاحقہ بمعنی "اسکاچستانی"۔

Scotodinia : (n) اندھیری : گھمیر : دوار : چکر : دوران سر جس میں سردرد اور بینائی کمزور ھو جاتی ھے ۔

Scotograph : (n) تاریک نگار : اندھیرے میں لکھنے کا آلہ : آلۂ کوراں ۔

Scotoma : (n) [Gr. 'Skotoma'.] (طب) رقبۂ تیرگی : تیرہ : داغ تیر : تیرۂ چشم ۔

Scots : (a) [var. of 'Scottish'.] اسکاچی : اسکاچستانی ۔

Scots grey : (n) (۱) سواروں کے دستے کا نام ۔ (۲) ایک قسم کا مچھر ۔

Scotsman : (n) دیکھو Scotch-man

Scotswoman : (n) دیکھو Scotch-woman

Scottice/ Scotice : (adv.) اسکاچستانی زبان میں ۔

Scotticism / Scoticism : (n) (۱) اسکاچی لفظ : محاورہ یا فقرہ ۔ (۲) اسکاچی چیزوں سے ہمدردی ۔

Scotticize : (v) (۱) عادت یا بول چال میں اسکاچستانی کی تقلید کرنا۔ (۲)اسکاچی خصلت و کردار کی پیروی کرنا : اسکاچستانی اوضاع و اطوار کی ریس کرنا ۔ (۳) (غیر ملکی الفاظ وغیرہ کو) اسکاچستانی بنانا ۔

Scottie : (n) دیکھو Scotchman

Scottify : (v) دیکھو Scotticize

Scottish : (a) اسکاچستانی : اسکاچی ۔

Scottish : (n) اسکاچستانی زبان ۔

Scoundrel : (n) [Origin unkn.] شہدا: بد معاش : بد ذات : پاجی : بے اصول ۔

Scoundreldom : (n) (۱) بد معاشی : بد ذاتی : پاجی پن ۔ (۲) دنیائے

بد معاشی : شہداپن ۔

Scoundrelism : (n) بد معاشی ؛ شہداپن : بد ذاتی ۔

Scoundrelly : (a) شہدا ؛ بد معاش ؛ بد ذات ۔

Scoup : (v) [ME. 'Scoupen'.] کودتے ہوئے دوڑنا ۔

Scour : (n) (۱) طلا آمیز مٹی کو دھونے کا آلہ ۔ (۲) ندی یا نہر کی صفائی دھارے یا سیل کے ذریعہ ۔ (۳) ندی یا نہر کا وہ حصہ جہاں دھارے کے ذریعے اس کی صفائی ہوتی رہتی ھے ۔ (۴) اسہال (مویشیاں) ۔ (۵) منجھائی ؛ صفائی ؛ رگڑائی ۔ (۶) اون وغیرہ صاف کرنے کا مسالہ ۔ (۷)(اسکاچستان) چکی ۔

Scour : (n) دوڑ ؛ جھپٹ ؛ جلدی جلدی چلنا ۔

Scour : (v) [Origin unkn.] (۱) مانجھنا ؛ ملنا ؛ رگڑنا ؛ صاف کرنا ؛ رگڑ کر چمکانا ۔ (۲) فائر کے بعد بندوق کی نال صاف کرنا ۔ (۳) (کپڑے ، اون وغیرہ سے) گندگی دھونا ؛ داغ دور کرنا ؛ دھبا مٹانا ؛ دور کرنا ۔ (۴) (مزاحاً) چہرہ ، ہاتھ پاؤں مل مل کر دھونا ؛ زخم وغیرہ دھونا ۔ (۵)آنت کو صاف کرنا ؛ جلاب دینا ۔ (۶) ندی ، نہر ، تالاب وغیرہ کی صفائی ۔ (۷)پانی کے دھارے سے صاف کرنا ۔ (۸)(مویشیوں کو)اسہال ہونا؛ پیٹ چلنا۔ (۹)(مجازاً) (کسی مقام یا سمندر وغیرہ کو) دشمنوں سے پاک کرنا ۔ (۱۰)گولوں کی بوچھار کرنا ۔ (۱۱) ہٹانا ؛ چھٹکارا پانا۔

Scour : (v) (۱) دوڑنا ؛ جلدی جلدی قدم اٹھانا (تلاش یا تعاقب میں) ۔ (۲) دوڑنا ؛ بھاگنا ۔ (۳) جلدی سے طے کرنا یا گزرنا ۔ (۴) آوارہ گردی کرنا (شب میں) ؛ (گلیوں میں) شور مچاتے ہوئے پھرنا ؛ پہرہ داروں یا راہگیروں کے ساتھ بد سلوکی کرنا ۔

Scoured : (a) مانجھا ہوا ؛ صاف کیا ہوا ۔

Scoured : (n) (آسٹریلیا) صاف کیا ہوا اون ۔

Scourer : (n) سترھویں اور اٹھارھویں صدی عیسوی کے آوار گرد جو رات میں گلیوں میں گزرتے وقت کھڑکیوں کے شیشے توڑتے پھرتے تھے یا پہرہ داروں یا راہگیروں کومارتے چلتے تھے ۔

Scourer : (n) (۱) صاف کرنے والا ؛ مانجھنے والا ۔ (۲) بندوق کی نال صاف کرنے کا آلہ ۔

Scourge : (n) [OFr. 'Escurge, Escorge'.] (۱) تازیانہ ؛ چابک ؛ کوڑا؛ درّہ ۔ (۲) مذاقی تازیانہ یا سزا ؛ ذریعۂ عقوبت یا انتقام (آسمانی عقوبت یا سزا مثلاً جنگ یا وبا یا وحشی فاتح وغیرہ)۔ (۳) آفت سماوی کی وجہ؛ آفت ؛ بلا ۔ (۴) وبا ۔

The scourge of God : پانچویں صدی عیسوی میں ہن (Huns) کے رہنما (Attila) کا خطاب (جو مورخوں نے دیا ھے) ۔

Scourge : (v) [OFr. 'Escorgier'.] (۱) چابک لگانا ؛ تازیانہ لگانا ؛ کوڑا مارنا ۔ (۲) سزا دینا ؛ تادیب کرنا ۔ (۳) ایذا پہنچانا ؛ اذیت پہنچانا ؛ ستانا ؛ مبتلائے آلام کرنا ؛ عقوبت پہنچانا ؛ ظلم و ستم کرنا ؛ جبر کرنا ؛ تعدی کرنا ۔ (۴) (زمین کی) زرخیزی کو ختم کر دینا ؛ بنجر بنا دینا ۔

Scourger : (n) تازیانہ لگانے والا ؛ کوڑے مارنے والا ۔

Scouring-rush : (n) ایک قسم کا پودا جو لکڑی پر پالش کرنے کے کام آتا ھے ۔

Scouse : (n) [shortened f. 'Lobscouse'.] (۱) دیکھو Lobscouse ۔ (۲) (عام) لیورپل کا باشندہ ؛ لیورپل کی بولی یا زبان ۔

Scouse : (a) لیورپل کا یا اس سے متعلق ۔

Scout : (n) [MDU. 'Schute'.] چپٹی پیندے والی و لندیزی کشتی ۔

Scout : (n) [OFr. 'Escoute'.] (۱) جاسوسی ؛ مخبری ؛ سراغ رسانی ۔ (۲) جاسوس ؛ سراغ رساں ؛ مخبر ؛ خبر رساں ؛ وہ سپاہی جو دشمن کی تعداد و حالت وغیرہ سے متعلق معلومات بہم پہنچانے کے لئے بھیجا جاتا ھے ۔ (۳)(جنگی) نگراں جہاز یعنی وہ جہاز جو آس پاس کے حالات کی خبر رکھتا ھے ۔ (۴) چھوٹا تیز ایک نشستی طیارہ ۔ (۵) A.A یا R.A.C. کا پہرہ دار ۔ (۶) تلاش ؛ جستجو ؛ کھوج (خصوصاً فوجی) ۔ (۷) اسکاؤٹ ۔

Boy scout : بوائے اسکاؤٹ ؛ اس جماعت کا رکن جس کا منشا یہ ھے کہ لوگوں میں حوصلہ مندی ، خدمت خلق وغیرہ کا مادہ پیدا کیا جائے ۔

On the scout : (جنگی) تلاش یا خبر رسانی پر معمور ۔

Scout : (n) [Origin unkn.] (آکسفورڈ) ملازم کلیہ ؛ خدمت گار ۔

Scout : (n) [Origin unkn.] بعض انگلستانی پرندوں کا نام ۔

Scout : (v) [OFr. 'Escouter'.] (۱) اسکاؤٹ کا کام کرنا ؛ مخبری یا جاسوسی کرنا ۔ (۲) مخبری کی غرض سے قراولی کرنا ۔

Scout : (v) [Of. Scand Origin.] (۱) مضحکہ اڑانا ؛ تضحیک کرنا ۔ (۲) کسی تحریک کی ہنسی اڑانا ؛ کسی خیال کی تضحیک کرنا ۔

Scout-car : (n) تیز رفتار مسلح گاڑی (موٹر) جو قراولی کا کام کرتی ہے ۔

Scout-master/ Scoutmaster : (n) اسکاؤٹ ماسٹر : جماعت اسکاؤٹ کا افسر ۔

Scout-master General : (n) پارلیمانی فوج کے محکمۂ خبر رسانی کا صدر ۔

Scouth : (n) [Origin unkn.] (۱) گنجائش : حد : وسعت ۔ (۲) افراط : کثرت ۔

Scouther : (n) [Origin unkn.] (۱) ترشح : ہلکی پھوار ۔ (۲) ہلکی برف باری ۔

Scove : (v) [Scand. origin.] اینٹ کے بھٹے پر باہر سے مٹی کی تہ چڑھانا تاکہ گرمی باہر نہ نکل سکے ۔

Scow : (n) [Du. 'Schouw'.] چپٹے پیندے کی کشتی ۔

Scow : (v) چپٹے پیندے والی کشتی سے پار کرنا (دریا وغیرہ) : ایسی کشتی میں لے جانا ۔

Scowder : (v) [Origin unkn.] دیکھو Scorch

Scowder/ Scouther : (n) خفیف جلن ۔

Scowl : (n) (۱) خشمگیں انداز : بد مزاجی : ترش روئی : ناک بھوں چڑھانا ۔ (۲) (بادل کے) عناصر ۔

Scowl : (v) [Of Scand origin.] (۱) ناک بھوں چڑھانا ، ترش روئی یا بد مزاجی دکھانا : خفگی ظاہر کرنا : قہر آلود نگاھوں سے دیکھنا ۔ (۲) غضب آلود نظروں سے (مخاطب یا کسی شخص کو) دبا لینا ۔ (۳) خفگی وغیرہ ظاہر ہونا۔

Scowler : (n) ناک بھوں چڑھانے والا : قہر آلود نگاھوں سے دیکھنے والا۔

Scowlingly : (adv.) بد مزاجی سے : ترش روئی سے : خفگی سے ۔

Scrab : (v) [Du. 'Sohrabben'.] دیکھو Scratch

Scrabble : (n) بد خطی : بے قرینہ خطوں سے بنائی ہوئی تصویر یا دستاویز ۔

Scrabble : (v) [MDU. 'Shrabbelen'.] (۱) انٹ سنٹ لکیریں کھینچنا: بے قرینہ خط لکھنا ۔ (۲) گھسیٹ لکھنا : بد خطی سے لکھنا ۔ (۳)(انجیل) ٹٹولنا : اندھیرے میں ہاتھ پاؤں مارنا ۔ (۴)(جانوروں کا) کھر مارنا : (آدمی کا) ہاتھ یا پاؤں سے کھرچنا یا نوچنا ۔ (۵) جد و جہد کرنا : کدوکاوش کرنا : ہاتھ پاؤں مارنا ۔

Scrabbly : (a) کھردرا : نا ہموار ۔

Scrabe : (n) [Da. 'Scrabe'.] ایک قسم کا دریائی پرندہ : ماہی بر : ابو مقص ۔

Scraber : (n) ماہی بر قسم کے دو پرندوں کے نام ۔

Scrae : (n) [Of Scand origin.] (۱) پرانا پھٹا ہوا جوتا ۔ (۲) لاغر شخص ۔

Scraffle : (v) دیکھو Scramble

Scrag : (n) [Perh. alt. of Crag.] (۱) پتلا : دبلا : قاق : مریل (جانور یا آدمی) ۔ (۲) ہڈی دار گوشت خصوصاً بکرے کی گردن کا گوشت ۔ (۳) (عام) انسان کی گردن ۔ (۴) دیکھو Scrag whale ۔

Scrag : (n) (۱) سوکھا ہوا پودا : ٹھنٹھ ۔ (۲) (درخت ، چٹان وغیرہ کا) نکلا ہوا حصہ ۔ (۳) بنجر زمین : پتھریلی زمین ۔ (۴) مریل جانور ۔

Scrag : (v) (۱) (عام) پھانسی دینا : پھانسی دے کر مار ڈالنا : گلا دبانا : گلا گھونٹنا : گلا دبا کر مار ڈالنا ۔ (۲) مار ڈالنا : قتل کرنا ۔ (۳) موڑنا (لوھے کو) (آزمائش کے طور پر) ۔

Scarg whale : (n) شمالی بحر اوقیانوس میں پائی جانے والی ایک قسم کی وہیل مچھلی ۔

Scragged : (a) نا ہموار : گرہ دار ۔

Scragger : (n) جلاد : پھانسی دینے والا ۔

Scraggily : (adv.) نا ہموار طور پر : سوکھے پن سے ۔

Scraggginess: (n) سوکھاپن ۔

Scraggginess : (n) نا ہمواری : گرہ دار ہونا ۔

Scraggy : (a) (۱) دبلا : پتلا : سوکھا ہوا ۔ (۲) بے چربی کا (گوشت) ۔

Scraggy : (a) نا ہموار : گرہ دار ۔

Scram : (v) [ME. 'Skramen'.] سُن کر دینا : مفلوج کر دینا ۔

Scarm : (a) جھریاں پڑا ہوا : سوکھا ہوا ۔

Scram : دیکھو Cram

Scram : (v) فوراً چلا جانا : نکل جاؤ : دور ہو جاؤ ۔

Scram : (v) جوہری مقابلے کو اچانک بند کر دینا ۔

Scramble : (n) (۱) کش مکش : جد و جہد : کدو کاوش (مسابقت کے لئے) ۔ (۲) کسی ڈھلوان مقام پر سیدھی چڑھائی ۔ (۳)موٹر سائیکل کی دوڑ (نا ہموار یا پہاڑی علاقوں میں) ۔

Scramble : (v) [f. Scamble and cramble.] (۱) ہاتھوں اور گھٹنوں کے بل چڑھنا : کسی ڈھلوان بلندی پر گھسٹ گھسٹ کر چڑھنا : دقت اور دشواری سے چڑھنا : پیٹ کے بل چڑھنا : جد و جہد کرنا : کدو کاوش کرنا : ہاتھ پاؤں مارنا : کش مکش کرنا : کش مکش میں حصه لینا : کھینچاتانی کرنا ۔ (۲) بکھیرنا : نچھاور کرنا : لوٹ کے لئے بکھیر رکھنا ۔ (۳) انڈے تلنا : چلا بنانا ۔ (۵) (بیل کا) کسی سہارے پر چڑھنا ۔ (۶) (ہوائی اسکاڈرون کا) تیزی کے ساتھ اڑ جانا : (لڑاکا طیارے کو) فوراً اڑا دینا ۔ (۷) خلط ملط کر دینا : گھال میل کر دینا : گڈ مڈ کر دینا۔ (۸) (ٹیلیفون یا ریڈیو کی اطلاع کو) نا قابل فہم بنا دینا (چھپ کر سننے والوں کے لئے) ۔ (۹) کوئی کام جلدی سے کرنا ۔

Scrambled egg: (n) چلا بنایا ہوا انڈا ۔

Scrambled net : (n) رسوں کا جال جو جہاز کے پہلو میں لٹکا رہتا ھے جس سے ملاح چڑھتے اترتے ہیں ۔

Scrambler : (n) (۱) اوپر چڑھنے والا پودا ۔(۲)ٹیلیفون ، ریڈیو وغیرہ کی آواز کو) ناقابل فہم بنا دینے کا آله ۔

Scrambling : (a) (۱) جد و جہد کرنے والا : کدو کاوش کرنے والا ۔ (۲) بے قاعدہ : بے ترتیبی سے بڑھنے والا (پودا)۔ (۳)بھدا: بے ڈھنگا (شخص) ۔ (۳) بے قاعدہ : بے ترتیب: بے قرینه ۔

Scramblingly : (adv.) جد و جہد سے : کدوکاوش سے : مقابلے کے طور پر : بے قرینه طور پر ۔

Scrambly : (a) بے قاعدہ : بے ترتیب : بے قرینه ۔

Scran : (n) [Origin unkn.] بچا کھچا کھانا : خوراک : غذا : کھانا ۔

Bad scran to : خدا برا کرے ۔

Scran bag : (n) (۱) بچے کھچے کھانے کی جھولی ۔ (۲) جہاز پر پڑے کوڑا کرکٹ اٹھانے کا تھیلا ۔

Scrannel : (a) [Origin unkn.] (۱) کرخت (آواز) ۔ (۲) کم : ناکافی ۔

Scranny : (a) [Origin unkn.] (۱) دبلا : سوکھا ہوا : نحیف : سوکھا ۔ (۲) ناکافی : تھوڑی (غذا) ۔ (۳) کم زور : مخبوط : سودائی ۔

Scrap : (n) [ON. 'Skrap'.] (۱) بچی کھچی (غذا) : ٹکڑا : بورا (روٹی کا) ۔ (۲) پارہ : ٹکڑا : دھجی : کترن : چھیلن : کھرچن ۔ (۳) نچڑی : تائی ہوئی چربی کا فضله : پھوک: مچھلی جس کا تیل نکال لیا گیا ہو : مچھلی پھوک ۔ (۴)تراش (اخبار کا) : کتاب پارہ : اقتباس : (کسی کتاب میں سے) کوئی صفحه یا کوئی تصویر ۔ (۵) (جمع) فضله : ردی : بے کار یا بچی کھچی (چیزیں)۔ (۶)دھات کی چھیلن وغیرہ ۔ (۷) دیکھو Scrap-iron ۔ (۸) تمباکو کے بچے کھچے پتے (جو جھاڑو دینے میں جمع ہوں) : (جمع) موٹا کٹا ہوا تمباکو ۔

Scrap : (n) (۱) (عام) جھوڑ : جھڑپ : لڑائی بھڑائی : کش مکش : کھینچا تانی ۔ (۲) جھگڑا : بحث و تکرار ۔

Scrap : (v) جھڑپ ہو جانا : لڑائی ہو جانا : کسی سے الجھ پڑنا ۔

Scrap : (v) (۱) ٹکڑا ٹکڑا کر دینا : ردی کے ڈھیر میں ڈال دینا : بیکار قرار دینا (جہاز وغیرہ کو) ۔ (۲) (تیل نکال کر) مچھلی پھوک بنانا ۔

Scrap-book : (n) اخبار یا کتاب کے تراشوں کا مرقع ۔

Scrap-heap : (n) ردی : فضول اور بے کار ردی کا ڈھیر ۔

Scrap-heap : (v) ردی کے ڈھیر میں ڈال دینا یا پھنکوا دینا ۔

Scrap-iron : (n) خردہ : ڈھلے ہوئے لوہے کی چیزوں کو دوبارہ ڈھالنے کے لئے توڑے ہوئے ٹکڑے : پرانے لوہے کے ٹکڑے ۔

Scrap of paper : (n) ہوائی وعدہ ۔

Scrap value : (n) پھوٹ قیمت ۔

Scrap yard : (n) دیکھو Scrap-heap

Scrape : (n) (۱) چھیلنے یا صاف کرنے کا آله ۔ (۲) چھیلنا : کھرچنا ۔ (۳) بے ڈھنگی کورنش (ایک پاؤں پیچھے کر کے) ۔ (۴)سارنگی پر کمانچه پھیرنا ۔ (۵) چھیلنے یا کھرچنے کی آواز ۔ (۶) کمر کوہ کو صاف کرنا ۔ (۷) مکھن کی پتلی ته ۔ (۸) نا گوار یا بے ڈھب موقع : جھگڑا : تکرار ۔ (۹) تارپین جو درخت میں سے نکل کر سخت ہو جاتا ھے ۔

Scrape : (v) [ON. 'Scrapa'.] (۱) چھیلنا : کھرچنا : ہموار کرنا :

برابر کرنا ؛ صاف کرنا ۔ (۲) چھیل کر یا رگڑ کر داغ مٹانا یا ناہمواری دفع کرنا ۔ (۳) گڑھا کرنا ؛ کھودنا ۔ (۴) کھرچنے کی سی آواز پیدا کرنا یا نکالنا ؛ بے چینی کی حالت میں یا مقرر کی آواز کو دبانے کے لئے پاؤں کی رگڑ سے ایسی آواز نکالنا ؛ تعظیماً جھکتے وقت بے ڈھنگے پن سے ایک پاؤں پیچھے ہٹنا ۔ (۵) سارنگی بجانا ۔ (۶)کسی سے رگڑ کھانا یا اس سے بال بال بچنا ۔ (۷)امتحان میں بہ مشکل کامیاب ہونا ۔ (۸) جز رسی یا کفایت شعاری سے یا مشکل سے روپیہ جمع کرنا ۔ (۹)کفایت شعاری کرنا ۔ (۱۰) پتھر پر کندہ کاری کرنا ۔ (۱۱) کوشش کر کے ملاقات یا آشنائی پیدا کرنا ۔

To scrape acquaintance : کوشش کر کے ملاقات یا آشنائی پیدا کرنا ۔

To scrape along : مشکل سے گزارہ کرنا ۔

To scrape through : (۱) بچ جانا ؛ بال بال بچ جانا ۔ (۲) مشکل سے امتحان میں کامیاب ہونا ۔

Scarpe down : (v) پاؤں کی آواز یا رگڑ پیدا کر کے خاموش کر دینا ۔

Scrape -gut : (n) سارنگی نواز ۔

Scrape of pen : (n) بد خط تحریر ؛ گھسیٹ ۔

Scraper : (n) (۱) چھیلنے والا ؛ کھرچنے والا ۔ (۲) چھیلنے یا صاف کرنے کا آلہ ؛ کھرچنی ؛ چھیلنی ؛ کھرپا ؛ رندا ۔ (۳) نو آموز بربط نواز ؛ اناڑی سارنگیا ۔ (۴) بخیل ؛ کنجوس؛ جز رس ؛ کفایت شعار ۔ (۵) گڑھے یا نہر کھودنے کی مشین (جو گھوڑے یا بیل سے کھینچی جاتی ہے) ۔

Scrapiana : (n) [f. 'Scrap'.] متفرق ادبی اقتباسات ۔

Scrapie : (n) [f. 'Scrape + -ie'.] جانوروں کی خارش جس میں وہ سب اپنا بدن دیوار یا درخت وغیرہ سے رگڑنے لگتے ہیں ۔

Scraping : (a) کنجوس ؛ بخیل ؛ کفایت شعار ۔

Scraping : (n) (۱) چھیلنا ؛ کھرچنا ؛ رگڑنا ۔ (۲) رگڑنے یا کھرچنے کی آواز ۔ (۳) چھیلن ۔

Scrapman : (n) (۱) بیکار اور پرانے سامان بیچنے والا ۔ (۲) سگار کے لئے تمباکو کی آمیزش کرنے والا ۔

Scrappily : (adv.) بے کار طور پر ؛ اکھڑے پکھڑے طور پر ۔

Scrappiness : (n) بے جوڑ ہونا ؛ اکھڑ پکھڑ ہونا ۔

Scrapple : (n) چھیلنے یا رگڑنے کا آلہ ۔

Scrappy : (a) ٹکڑوں یا پرزوں یا بچی کھچی چیزوں پر مشتمل ؛بے کار؛ گری پڑی چیزوں سے بنایا ہوا ؛ بے جوڑ ؛ اکھڑا پکھڑا ۔

Scrappy : (a) جھگڑالو ؛ جنگجو ؛ نبرد جو ؛ آمادۂ پیکار ؛ فسادی ۔

Scrat : (n) حقیر چیز یا مقدار ۔

Scratch : (n) (۱) خراش ؛ کھرونچا ؛ خفیف زخم ۔ (۲) خراش کی آواز ۔ (۳) وہ خط جہاں سے حریف دوڑ کا آغاز کرتا ہے ۔ (۴)(جمع) گھوڑوں کی ایک بیماری ۔ (۵) سرسری میں یا جلدی میں کھینچا ہوا نشان یا نقشہ ۔ (۶) شکستہ ؛ گھسیٹ ؛ بد خط تحریر ۔ (۷) چھوٹا مصنوعی بال (Wig) ۔ (۸) مرغیوں کی غذا ۔ (۹) (بلیرڈ یا پُول میں) ایسی ضرب جس کے لئے جرمانہ ادا کرنا پڑے ۔ (۱۰)(عام) زر ؛ روپیہ پیسہ ۔ (۱۱) (گھوڑا یا کتا) جس کا نام دوڑنے والوں کی فہرست سے خارج کرا لیا گیا ہو ۔

To bring to the scratch : مقابلے میں شریک ہونا ۔

To come up to (the) scratch : مقابلہ کرنا ؛ مقابلے کے لئے تیار ہونا ۔

To toe the scratch : (۱) دوڑتے وقت خط آغاز کا انگوٹھے سے چھونا ۔ (۲) (مجازاً) اپنے جتھے یا پارٹی کی ضروریات (خصوصاً دباؤ سے) پوری کرنا ۔

Scratch : (n) شیطان ؛ ابلیس جسے عموماً Old scratch کہتے ہیں ۔

Scratch : (a) (۱) سرسری یا جلدی میں بنایا ہوا یا کھینچا (نقشہ وغیرہ) ۔ (۲) اٹکل پچو یا اندھا دھند جمع کیا ہوا ؛ جلدی میں جمع کیا ہوا ؛ بے جوڑ ؛ متضاد ؛ بیچ میل ۔

Scratch : (v) [f. blending of Scrat and Cratch.] (۱) کھرچنا ؛ چھیلنا ؛ نوچنا ؛ خراش لگانا ؛ کھرونچا مارنا ؛ ناخن مارنا ؛ پنجہ مارنا ۔ (۲) اوپر ہی اوپر عمل کرنا ؛ تہ تک نہ پہنچنا ۔ (۳) کھجانا (خار پشت وغیرہ سے) ؛ سر کھجانا (پریشانی کی حالت میں) ۔ (۴) حروف یا تصویر بنانا (سطح پر) ۔ (۵) کھودنا (چھیل کر) ۔ (۶)کریدنا ۔ (۷) قلم زد کرنا (الفاظ وغیرہ کا) ؛ پنسل سے مٹا دینا ۔ (۸) خارج کر دینا (گھڑ دوڑ کی فہرست سے گھوڑے یا شخص کا نام) ۔ (۹) نکال لینا یا خارج کر لینا (گھوڑے یا امید وار کا نام) ۔ (۱۰) گھسیٹ لکھنا ۔ (۱۱) اکٹھا کرنا ؛ جمع کرنا ؛ جز رسی یا مشکل سے

روپیہ پیسہ جمع کرنا ۔ (۱۲) (پرندوں یا جانوروں کا) پنجے سے زمین کھودنا ۔ (۱۳) مشکل سے گزارہ کرنا ۔ (۱۴) روپیہ کمانے کے لئے جد و جہدکرنا ۔ (۱۵) (امریکی سیاست) پارٹی ٹکٹ سے امیدوار کا نام خارج کر دینا ۔ (۱۶) مقابلے سے ہٹ جانا ۔ (۱۷) (مزاحاً) قبول کی ہوئی دعوت کو نا منظور کر دینا ۔

To scratch among , on, through : زندگی کے دن کاٹنا : گزارہ : گزر کرنا ۔

To scratch one's head : سر کھجانا : سراسیمگی کی علامتیں ظاہر کرنا ۔

To scratch out : مٹا دینا : محو کر دینا ۔

To scratch the surface : اوپر ہی اوپر عمل کرنا : تہ تک نہ پہنچنا ۔

To scratch up : کھود کر جمع کرنا ۔

Scratch-back : (n) پیٹھ کھجوانے کا ایک آلہ ۔

Scratch-brush : (n) تار کا برش (صیقل وغیرہ کے لئے) ۔

Scratch-brush : (n) تار کے برش سے صیقل کرنا ۔

Scratch-cat : (n) (مزاحاً) کینہ پرور شخص ۔

Scratch-grass : (n) دیکھو Cleavers

Scratch line : (n) دوڑ کا خط آغاز ۔

Scratch-paper : (n) کاغذ کا ٹکڑا جس میں مختصر تحریر یا یادداشت وغیرہ لکھی جاتی ھے ۔

Scratch-player : (n) بہت اچھے کھلاڑی جس کو مشروط کھیل میں کسی قسم کی رعایت نہ دی جائے ۔

Scratch proof : (a) خراش سے محفوظ ۔

Scratch wig / -priwig : (n) چھوٹے بالوں کی ٹوپی جو سر کے صرف ایک حصے کو ڈھکے ۔

Scratched : (a) منسوخ ۔

Scratcher : (n) (۱) کھرچنے والا : چھیلنے والا : نوچنے والا ۔ (۲) چڑیوں کی ایک جنس جو زمین کرید کر دانہ نکالتی ھے ۔ (۳) (پلاسٹر کرنے میں) ابتدائی تہ کو کھردرا بنانے کا آلہ ۔ (۴) (عام) جعل ساز ۔

Scratchily : (adv.) (۱) سرسری طور پر : معمولی طرح سے ۔ (۲) بے میل یا بے میل یا بے جوڑ طور پر ۔

Scratchiness : (n) بے میل پن : سرسری پن ۔

Scratchless : (a) (۱) بے خراش : بے زخم ۔ (۲) خراش سے محفوظ ۔

Scratchy : (a) (۱) (تصویر ، نقشہ وغیرہ) بھونڈا : سرسری : معمولی ۔ (۲) (قلم) کھردرا : کاغذ پر اٹکنے والا : چر چر کی آواز کرنے والا ۔ (۳) بے میل : بے میل : بے جوڑ : مختلف الجنس ۔ (۴) نا ہموار : نا مسطح : کھردرا ۔ (۵) کم : نا کافی : خفیف ۔ (۶) سوزش پیدا کرنے والا : جھنجھلاہٹ پیدا کرنے والا ۔ (۷) (مجازاً) کینہ پرور : مکار ۔

Scrattle : (v) دیکھو Scratch, Scramble

Scrattling : (a) قلیل : ناکافی : کنگال ۔

Scraunch : (v) [Imitative] دیکھو Crunch

Scraw : (n) [Anglo- Irish.] سبزے کا تختہ : گھاس لگا تختہ ۔

Scrawl : (n) [Origin unkn.] (۱) بد خطی ۔ (۲) بد خط تحریر : بد خط : جلدی میں لکھی ہوئی تحریر یا رقعہ ۔

Scrawl : (n) کیکڑے (Dog-crab) کا بچہ ۔

Scrawl : (v) بد خط لکھنا : گھسیٹنا : گھسیٹ کر لکھنا ۔

Scrawler : (n) بد خط لکھنے والا : گھسیٹ کر لکھنے والا ۔

Scrawly: (a) بد خط : جلدی میں لکھی ہوئی (تحریر) ۔

Scrawm : (v) دیکھو Scramble, Clamber

Scrawny : (a) دبلا : سوکھا : سوکھا ہوا ۔

Scray : (n) [Origin unkn.] بحری ابابیل ۔

Scraze : (v) [Blending of Scratch, Graze.] چرنا : چرانا ۔

Screak : (v) [Of scand. origin.] (۱) چیخنا : چلانا : چلا اٹھنا : چنگھاڑنا ۔ (۲) (قبضے یا دھرے کا) چرچرانا ۔

Screak : (n) چیخ : چنگھاڑ : چرچراہٹ ۔

Screaky : (a) سمع خراش : چر چرانے والا ۔

Scream : (n) (۱) چیخ : چلانا ۔ (۲) (عام) کوئی چیز جس پر بے اختیار ہنسی آئے : تمسخر آمیز شخص یا چیز ۔

Scream : (v) [ME. 'Shreame'.] (۱) چیخنا : چلانا : چیخ اٹھنا : دہاڑیں مارنا ۔ (۲) (دخانی انجن وغیرہ کا ) سیٹی بجانا ۔ (۳) غل کرنا : کوک مارنا (پرندوں کا) چنگھاڑ مارنا (جانوروں کا) ۔ (۴) بے اختیار ہو کر ہنسنا : ہنستے ہنستے بے قرار ہو جانا : پیٹ میں بل پڑ جانا ۔ (۵) چلا کر بولنا : چیخنا چلانا ۔ (۶) چیخ کر احتجاج کرنا ۔

Screamer : (n) (۱) چیخیں مارنے والا : چیخ و پکار کرنے والا ۔ (۲) کوک مارنے والا : چنگھاڑنے والا جانور : صراخ : مور امریکا : ابابیل کی قسم کا ایک پرندہ جو بہت تیز اڑتا ہے ۔ (۲) (عام) قہقہہ انگیز داستان : تمسخر خیز قصہ ۔ (۳) سنسنی خیز یا حیرت انگیز سرخی ۔ (۵) غیر معمولی سائز یا دلکشی کاآدمی ، جانور وغیرہ : نہایت عمدہ نمونہ ۔ (٦) نقطۂ فجائیہ ۔

Screamily : (adv.) چیخ و پکار کے طور پر ۔

Screaminess : (n) چیخ و پکار کی عادت ۔

Screaming : (a) (۱) چیخنے والا : چنگھاڑنے والا ۔ (۲) قہقہہ انگیز : تمسخر خیز : حیرت ناک : نمایاں ۔ (۳) اعلیٰ : نہایت عمدہ : بہت اچھا ۔

Screaming : (n) چیخ : چیخنا : چلاہٹ : چنگھاڑنا : چنگھاڑ ۔

Screaming meemies : (n) [Origin unkn.] دہشت : اعصابی ہسٹریا ۔

Screamingly : (adv.) چیخ کر : چلا کے ۔

Screamy : (a) پر شور : چیخ و پکار کرنے والا : غضبناک : غصہ ور ۔

Scree : (n) [Back formation from 'Screes'.] (۱) پہاڑ کی ڈھلان (جس پر سنگریزے اور پتھر پڑے ہوں) ۔ (۲) (ڈھلوان پہاڑ کے) سنگریزے جو چلنے سے پھسلتے ہوں ۔

Screech : (v) [alt. of 'Scritch'.] (۱) چیخنا : چلا اٹھنا : چنگھاڑنا : چیخیں مارنا : ڈر سے چیخنا : خوف سے چلا اٹھنا ۔ (۲) غصے میں چنگھاڑنا : چیخ کر بولنا ۔

Screech-bird : (n) یورپی طوطی ۔

Screech-hawk : (n) پشہ خوار : عاطف الریاح ۔

Screech-martin : (n) یورپی سماسہ : عوّار ۔

Screech-owl : (n) زور سے چیخنے والا اُلّو : گھگھو : بوم : مرغ حق ۔

Screech-thrush : (n) یورپی طوطی ۔

Screecher : (n) (۱) چیخنے والا ۔ (۲) بعض قسم کی یورپی چڑیا ۔

Screechy : (a) پر شور : چلانے والا یا والی ۔

Screed : (n) [OE.'Screade'.] (۱) طولانی ناگوار تقریر : طویل خط : اکتا دینے والا خطبہ یا تقریر ۔ (۲) دفتر شکایات :شکوے کا طومار ۔ (۳) گارے ، چونے یا لکڑی کی پٹی جس سے سطح پر پلاستر کیا جاتا ہے اور جو خانوں میں تقسیم ہوتی ہے ۔ (۴) زمین کا پتلا قطعہ : قطعۂ زمین ۔ (۵)(اسکاچستان) مئے نوشی کا دور ۔

Screen : (n) [ON. Fr. 'Escren'.] (۱) چق : چلن : پردہ ۔ (۲) ٹٹی : آڑ : اُوٹ : قنات ۔ (۳) منقش دیوار جو صحن وغیرہ کو محصور کرتی ہے ۔ (۴) گرجے کا بر آمدہ ۔ (۵) چہرے یا بُشرے کی صورت (کسی خیال یا جذبے کو چھپانے کے لئے) ۔ (٦) تدبیر یا جتن (چھپانے یا حفاظت کی غرض سے) ۔ (۷) اس طرح کی حفاظت ۔ (۸) نوٹس بورڈ : تختہ جس پر اعلان وغیرہ چپکائے جاتے ہیں: تختۂ اعلان ۔ (۹) چادر وغیرہ جس پر لالٹین سے تصویریں ڈالی جاتی ہیں ۔ (۱۰) بڑی چھلنی (اناج ، کوئلہ وغیرہ چھاننے کے لئے) : چھلنا : غربال ۔ (۱۱) غیر موصل : برق روک : مقناطیس روک : برقی پردا ۔ (۱۲) (مجازاً) حفاظت کرنے والی چیز :سزا یا تنقید سے بچانے والی چیز ۔ (۱۳) (کرکٹ) پردہ جو دونوں وکٹ کے پیچھے خط حدود پر لگا دیا جاتا ہے تاکہ بلے بازوں کو صاف دکھائی دے ۔ (۱۴) پردۂ سیمیں : سنیما کا پردا ۔ (۱۵) چلمن : دریچہ : کھڑکی کی چلمن ۔ (۱٦) فوج کی ٹکڑی جو کسی علاقے کی حفاظت کے لئے دشمنوں کے علاقے کی طرف تعینات کر دی جاتی ہے ۔ (۱۷) دھواں : تبدیل ہیئت یا قدرتی عناصر جو فوج کی حفاظت کرتے ہیں ۔ (۱۸)دوست ملکوں کی ہوائی حملے سے حفاظت کے لئے ہوئی نگرانی ۔

Collapsible screen : تہ پذیر اوٹ ۔

Fire screen : آگ روک پردا ۔

Folding screen : مڑواں چلمن : تہ پذیر چلمن : ٹوٹواں پٹی ۔

Silver screen : پردۂ سیمیں : سنیما کا پردہ : سنیما ۔

Screen : (v) (۱) پردا کرنا : آڑ کرنا : چھپانا : اوجھل کرنا : بچانا : امکانی خطرے یا کسی دشمنی سے محفوظ کرنا : حفاظت کرنا : پناہ دینا ۔ (۲) چھاننا : پوست کو فضلے سے جدا کرنا ۔ (۳) (فوٹوگرافی) پردا جو تصویر لیتے وقت پیچھے لگا دیا جاتا ھے تاکہ عقبی منظر خوشنما معلوم ہو ۔ (۴) (فوج) فوجیوں کی چھوٹی جماعت فوج کی نقل و حرکت کو چھپانے کے لئے تعینات کرنا ۔ (۵) تختۂ اعلان پر چپکانا ۔ (۶) پردۂ سیمیں پر دکھانا : فلمانا ۔ (۷) باضابطہ جانچ کر جماعت بندی کرنا : (کسی علاقے کا) معائنہ کرنا (نا پسندیدہ چیزوں کو ہٹانے کے لئے) ۔ (۸) کھڑکی میں چلمن لگانا : (چھان بین کر کے) انتخاب کرنا : چھانٹ کر الگ کر دینا ۔ (۹) کسی شخص کے متعلق چھان بین کرنا ۔

Screen: (a) چلمن دار ۔ (۲) پردۂ سیمیں کا ۔

Screen-cloth : (n) چھلنی کا جال : کھڑکی یا دروازے کا جال ۔

Screen-craft : (n) (سنیما) فلم سازی ۔

Screen memory : (n) بچپن کی واقعی یا خیالی یاد جس میں واقعات کی صورت بدل یا بگڑ جاتی ھے اور دوسرے معنی خیز جذبات پر پردہ ڈال دیتی ھے ۔

Screen printing : (n) پردہ چھپائی : اسکرین پرنٹنگ ۔

Screen-stuck : (n) سنیما دیکھنے یا ایکٹر بننے کا خواہشمند ۔

Screen-test : (n) ایکٹر بننے کی خواہش رکھنے والے شخص کی صلاحیت کی جانچ (تصویر لے کر یا فلم بنا کر) ۔

Screen-wiper : (n) (موٹر یا بس کا) ہوا بست شیشہ صاف رکھنے کا آلہ ۔

Screen-work : (n) جالی دار اوٹ ۔

Screening : (n) (۱) چھاننا : چھان بین کر انتخاب کرنا : چھانٹنا ۔ (۲) فلم کی نمائش ۔ (۳) (جماعت بندی کے لئے) پڑتال کرنا ۔

Screening : (n) ایکسرے کے ذریعے اندرونی اعضا کا طبی معائنہ ۔

Screenings : (n) فضلہ : بور : چوکر ۔

Screenland : (n) فلمی دنیا ۔

Screenplay : (n) سنیما بنانے کے لئے لکھی ہوئی کہانی جس میں کردار، مناظر، مکالمے، ہدایت وغیرہ سبھی کچھ شامل رہتے ہیں ۔

Screeny : (a) جالی نما : پردا نما ۔

Screeve : (v) [ME. 'Scryven'.] رِسنا : پھوٹ نکلنا ۔

Screeve : (v) لکھنا : رنگین چاک سے لکھنا : تصویر کھینچنا : فرش وغیرہ پر تصویر کھینچنا (توجہ مرکوز کرکے بھیک حاصل کرنے کے لئے) ۔

Screw : (n) [OFr. 'Escroue'.] (۱) پیچ ۔ (۲) پیچ کا پھرا ۔ (۳) ترچھا گھومنا : غیر متوازی حرکت ۔ (۴) کنجوس : مکھی چوس : بخیل : مول تول کرنے والا ۔ (۵) چھوٹا سا مڑا ہوا تمباکو کا کاغذ ۔ (۶) تنخواہ : مزدوری ۔ (۷) برما کا پیچ ۔ (۸) جہازی پنکھا : پیچ دار پنکھا ۔ (۹) پیچ دار پنکھے سے چلنے والا جہاز ۔ (۱۰) پیچ کسنا ۔ (۱۱) (بلیرڈ) ایک ضرب : (کرکٹ) (گیند پھینکتے وقت) گیند کو گھمانا ۔ (۱۲) ناکارہ گھوڑا : نکما یا بڈھا گھوڑا : بد لگام یا شریر گھوڑا ۔ (۱۳) مباشرت : جماع : ہم بستری ۔ (۱۴) کنجی : چابی ۔ (۱۵) داروغۂ زنداں : جیل خانوں کا کنجی بردار : پولس ۔ (۱٦) (عام) بیوقوف : احمق ۔ (۱۷) نظر : نگاہ ۔ (۱۸) مروڑ : اینٹھن : تشنج ۔ (۱۹) آزار رسانی کا ایک آلہ ۔

Archimedes, water screw : Archimedean screw دیکھو

A screw loose : (مجازاً) کسر : فتور : نقص ۔

Bench screw : پیچ میں لگا ہوا شکنجہ ۔

Common screw : مشترک پیچ ۔

Double screw : دوہرے پھراؤ والا پیچ ۔

Endless screw : ہمیشہ گھومنے والا پیچ : حلقہ پیچ ۔

Female screw : دوران پیچ : اندرونی پیچ : اندر دندانے والا پیچ ۔

Interupted screw : پیچ جس کے دندانے گھس گئے ہوں ۔

Male screw : بیرونی پیچ : بیرونی پیچ : باہر دندانے والا پیچ ۔

Perpetual screw : دائمی پیچ ۔

The screws : (۱) آزار رسانی کا ایک آلہ جس سے قیدیوں

کے انگوٹھوں کو دبا دیا جاتا ھے ۔

To have a , screw loose : کوئی پیچ ڈھیلا ھونا : (مجازاً) کوئی کور کسر ھونا : خصوصاً دماغ میں فتور ھونا ۔

To put on, apply , return the screw or screws : (۱) پیچ کسنا ۔ (۲) دباؤ ڈالنا : اثر ڈالنا ۔ (۳) قرض ادا کرنا : قرض دینے پر پابندی لگا دینا : عائد کر دینا ۔

Screw : (v) (۱) پیچ کسنا : تنگ کرنا : چست کرنا : پیچ گھمانا : مروڑی دینا : پیچ پھرانا : مروڑنا : دبانا : پیچ لگانا ۔ (۲) ستانا : دق کرنا : پریشان کرنا ۔ (۳) کنجوس ھونا : بخیل ھونا : بخل کرنا : کنجوسی کرنا ۔ (۴) چھیننا : جھپٹنا : اینٹھنا : ہڑپ کر جانا : استحصال بالجبر کرنا ۔ (۵) کج روی کرنا : کج رو ھونا : منحرف ھونا ۔ (۶) نچوڑنا ۔ (۷) کوشش کر کے حاصل کرنا ۔ (۸) پیچ کی طرح داخل ھونا یا گھسنا : پیچ وخم راہ بنانا ۔ (۹) (مجازاً) کسی طرح داخل ھو جانا : گھس پیٹھ کرنا : چاپلوسی کے ذریعے قربت حاصل کرنا ۔ (۱۰) پیچ و خم کھانا ۔ (۱۱) گھومنا : مڑنا : (جسم ، سر وغیرہ ) ۔ (۱۲) (کھیل) (کشتی کی دوڑ) بدن کو اِدھر اُدھر حرکت دینا : (کرکٹ) گیند کو گھمانا (پھینکتے وقت) : (گھڑ دوڑ) (گھوڑے کو) کسی مزاحمت یا رکاوٹ کے باوجود آگے بڑھنا ۔ (۱۳) (برف کی بہتی ھوئی چادروں کا) آپس میں ٹکرا جانا ۔ (۱۴) مرغولہ دار کھانچ بنانا : پھراؤ بنانا : پیچ بنانا ۔ (۱۵) پیچ ںانی جہاز میں سفر کرنا ۔ (۱۶) اپنی مرضی کے مطابق معنی بدل دینا ۔ (۱۷) (عام) دھوکا دینا ۔ (۱۸) مباشرت کرنا : ہم بستر ھونا : ہم بستری کرنا ۔ (۱۹) ہر قفلی کنجی کے ذریعہ گھر میں گھسنا (چوری کرنے کے لئے) ۔ (۲۰) (عام) گڈمڈ کر کے خراب کر دینا ۔ (۲۱) (عام) جلدی سے چلا جانا : فوراً روانہ ھونا ۔ (۲۲) قیمت کر دینا ۔

To have one's head screwed on the right way : سمجھنا : سمجھ رکھنا ۔

To screw (a person's) neck : گلا گھونٹ کر مار ڈالنا ۔

To screw down /-up : کسنا : پیچ کے ذریعے جوڑ دینا ۔

To screw in : دوڑ کے آخر میں نکل جانا ۔

To screw in /-up : کمر کس کر تنگ کرنا ۔

To screw up : (۱) پیچ کسنا ۔ (۲) (قیمت کرایہ وغیرہ) اینٹھنا : وصول کرنا : حد سے زیادہ بڑھا دینا ۔ (۲) کاغذ کو موڑ کر مرغولہ بنانا ۔ (۳) ناک بھوں سکیڑنا ۔

Screw around : (v) وقت گزارنا : وقت ضائع کرنا : آوارہ پھرنا ۔

Screw ball : (a) (۱) مخبوط ۔ (۲) معمول کے خلاف رد عمل کرنے والا ۔

Screw-battery : (n) ایسا فوجی دستہ جس کی توپیں بلند یا نیچی کی جاسکتی ھیں ۔

Screw-bean :(n) ایک قسم کی سیم جس کی پھلی پیچ جیسی ھوتی ھے ۔

Screw-blank : (n) دھات کا ٹکڑا جس کا پیچ بنایا جائے ۔

Screw-bolt : (n) پیچ دار بلی : پیچ دار چٹخنی : قابلہ ۔

Screw-bolt : (v) پیچ دار بلی لگانا ۔

Screw-box : (n) چوبی پیچ پر چوڑی بنانے کا آلہ ۔ (۲) پیچ کا خانہ ۔

Screw-cannon / Screw back cannon : (n) (بلیرڈ) گیند کے نچلے حصے میں مار کر دو گیندی ضرب لگانا ۔

Screw cap : (n) چوڑی دار ڈھکن (بوتل ، مرتبان وغیرہ کا) ۔

Screw couplinf : (n) جوڑ کا یا چوڑی والا پیچ : دایاں اور بایاں مادہ پیچ جس کے ذریعہ نلوں وغیرہ کے سرے ملائے جاتے ہیں ۔

Screw-cutter : (n) پیچ تراش : مروڑی کٹ : پیچ تر کاٹنے کا آلہ : آلۂ پیچ تراش ۔

Screw-dock : (n) (امریکا) گودی جس کے گھوارے جہاز کو پیچ کے ذریعے اوپر اٹھاتے ہیں ۔

Screw drive : (v) پیچ سے کسنا ۔

Screw driver : (n) (۱) پیچ کش ۔ (۲) وڈکا (Vodka) اور سنگترے کے عرق کا مخلوط ، مشروب جس میں برف ڈال کر پیش کیا جاتا ھے ۔

Screw engine : (n) (۱) پیچ کے ذریعے پانی اوپر چڑھانے کی کل ۔ (۲) جہازی پنکھا چلانے کا انجن ۔

Screw-eye : (n) ناکے کا پیچ : حلقہ دار پیچ : جس میں اوپر تاگے وغیرہ کے لئے حلقہ بنا ھوتا ھے ۔

Screw-gear : (n) پیچ کی گراری : پیچ گیرہ : دندانے دار پیچ ۔

Screw-head : (n) پیچ کاسر ۔

Screw hook : (n) پیچ دار ہک : پیچ دار کانٹا یا آنکڑا ۔

Screw-jack : (n) (۱) آلۂ دندان سازی : دنتوڑا : دندان پیرا : ایک آلہ جس کے ذریعے دانتوں میں فاصلہ درست کیا جاتا ھے ۔ (۲) شہِ پیچ ۔

Screw-joint : (n) (میکانیات) نلوں کے سرے کا پیچ کے ذریعے ملایا ہوا جوڑ ۔

Screw-key : (n) (۱) پیچ کی سنسی ۔

Screw-kick : (n) ایسی کِک جس سے گیند جھونک کھا جائے ۔

Screw-machine : (n) (۱) پیچ کے ذریعے چلنے والی مشین ۔ (۲) پیچ بنانے کی مشین ۔

Screw-nut : (n) ڈھبری ۔

Screw-peg :(n) بے سر کا چھوٹا پیچ جو جوتے کے تلے میں لگایا جاتا ھے ۔

Screw-pile : (n) گھماؤ پیچ ۔

Screw-pin : (n) چوڑی دار پن: شکنجے کی پن :(مشین کا پرزہ وغیرہ) درست کرنے کا پیچ : پیچ کی مشین ۔

Screw pine /-palm : (n) اَنناسیہ درخت جس کے پتے بل کھاتے ہوئے اَنناس کی طرح ہوتے ہیں : درخت کیوڑہ ۔

Screw-plate : (n) چھلنا : جس میں پیچ کاٹنے کے روزن بنے ہوتے ہیں: مسحبہ ۔

Screw-pod : (n) (۱) دیکھو Screw-bean ۔ (۲) پیچ قرنہ : یہ ایک پودا ھے جس کے ڈوڈے پیچیدہ اور خمیدہ ہوتے ہیں ۔

Screw-press : (n) شکنجہ (خصوصاً جلد سازوں اور مطبع والوں کا)۔

Screw-propeller : (n) جہازی پنکھا یا بادکش جو پانی یا ہوا کو کاٹتا ہوا چلتا ھے: پیچ دار پنکھا ۔

Screw-pump : (n) دیکھو Achimedean pump

Screw-ship : (n) رفاسہ : بادکش دار : پیچ بانی جہاز ۔

Screw-spanner : (n) پیچ کی سنسی ۔

Screw-stone : (n) پتھر جس میں متحجر سوسنیہ کا قالب ہوتا ھے ۔

Screw-tail : (n) چھوٹی گرہ دار اور اینٹھی ہوئی دم خصوصاً بُل ڈاگ (Bull-dog) کی ۔

Screw tool : (n) پیچ بنانے کا خراد ۔

Screw-top : (n) پیچ دار ڈھکن والا (مرتبان ، بوتل وغیرہ) ۔

Screw up : (n) (۱) کسنا : پیچ کسنا ۔ (۲) (کرایہ وغیرہ) حد سے بڑھا دینا ۔

Screw-wheel : (n) پیچ پہیا : پیچ گیرہ کا دندانے دار پیچ ۔

Screw-worm : (n) ماس مکھی کا پہل روپ ۔

Screw-wrench : (n) پیچ کی سنسی ۔

Screwable : (a) پیچ کشی کے لائق : کسنے ، کھینچنے کے لائق ۔

Screwback : (n) (بلیرڈ) گرداں حرکت جس سے گیند دوسری گیند سے ٹکرا کر واپس آجاتی ھے ۔

Screwball : (n) (۱) (بیس بال) گیند کو اس طرح پھینکنا کہ خط منحنی کے مخالف سمت میں چکر کھائے ۔ (۲) خبطی ۔

Screwed : (a) (۱) کسا ہوا : پیچ لگا ہوا ۔ (۲) (عام) متوالا : بد مست ۔

Screwer : (n) پیچ کسنے والا : پیچ کش ۔

Screwing : (n) پیچ کاٹ ۔

Screwman : (n) (۱) دھات کی چادر بنانے والی مل کا وہ شخص جو مشین میں دھات ڈالتا ھے اور پیچ کے ذریعے چادروں کی موٹائی کو خواہش کے مطابق درست کرتا ھے ۔ (۲) دمکل وغیرہ کے لئے راستہ بنانے والا ۔ (۳) روئی کی گانٹھوں کو جہاز پر لادنے والا ۔

Screwy : (a) (۱) مخمور : مست ۔ (۲) نکما : ناکارہ : بد لگام (گھوڑا)۔ (۳) کنجوس : بخیل ۔ (۴) خبطی : سنکی : نرالا آدمی ۔

Scribal : (a) [f. 'Scribe'.] (۱) کاتب یا کتابت سے متعلق ۔ (۲) حبری: یہودی عالم سے متعلق ۔

Scribble : (n) شکستہ : گھسیٹ : بد خط تحریر : قافیہ پیمائی : بے معنی تحریر ۔

Scribble : (v) [med. L. 'Scribillare'.] (۱) گھسیٹنا : بد خط لکھنا : جلدی میں لکھنا : شکستہ لکھنا ۔ (۲) قلم برداشتہ لکھنا : بے پروائی سے لکھنا : لکھ مارنا : گھسیٹ دینا ۔ (۳)(عموماً طعن یا بناوٹی انکسار سے) اخبار نویس ہونا : جریدہ نگاری کرنا ۔ (۴) قافیہ پیمائی کرنا : تک

Scrimmage/ Scrummage : (n) کھینچا تانی : کشمکش : چھینا جھپٹی بہت سے اشخاص سے خصوصاً فٹ بال کے کھیل میں)؛ گتھم گتھا : ہشت مشت ۔

To carry the scrimmage : کھینچاتانی میں مخالف کو دبانا ۔

To hold the scrimmage : مخالف کو بڑھنے سے روکنا ۔

Scrimmage / Scrummage : (v) گتھم گتھا ہونا : کھینچا تانی کرنا ۔

Scrimp : (a) [Origin unkn.] کم : قلیل : ناکافی : تنگ ۔

Scrimp : (v) (۱) تنگ کرنا : سکیڑنا : کم کرنا ۔ (۲) کنجوسی کرنا : بخیل ہونا : کنجوس ہونا ۔

Scrimpiness : (n) (۱) بخالت : بخیلی : کنجوسی : جز رسی ۔ (۲) کمی : ناکافی ہونا : قلت ۔

Scrimpy : (a) (۱) بخیل : کنجوس : جز رس ۔ (۲) کم : ناکافی : کم حجم کا ۔

Scrimshank : (v) [Origin unkn.] (فوجی عام) کام چور ہونا : گولی بچانا : کام سے کترانا ۔

Scrimshanker : (n) کام چور : کام سے کترانے والا ۔

Scrimshaw : (n) [Origin unkn.] جڑت : گل کاری (خصوصاً ملاحوں کو بطور تفنن) ۔

Scrimshaw : (v) جڑت کرنا : گل بوٹے بنانا : سجانا : صدف کاری کرنا ۔

Scrimy : (a) [Origin unkn.] (۱) بخالت : کنجوسی ۔ (۲) گندہ : تھکا دینے والی ۔

Scrin : (n) چھوٹی رگ معدن ۔

Scrinch : (n) [Origin unkn,] ذرہ بھر : چٹکی بھر ۔

Scriniary : (n) [Late L. 'Scrinarius'.] محافظ دفتر خانہ ۔

Scrip :(n) [OFr. 'Escrep(p)oe'.] فقیر کی جھولی : زنبیل : کشکول : کچکول : بستہ : جز دان : بقچہ ۔

Scrip : (n) [Short for 'Subscription'.] (۱) کچی رسید : مشروط صداقت نامۂ زر جو چند روز کے لئے باقاعدہ صداقت نامۂ زر کا قائم مقام ہوتا ھے : رقعہ : پرچہ : چٹھی ۔ (۲)تجارتی قیمت جو چھپی یا لکھی ہوئی قیمت سے ۲۵

بندی کرنا : شعر گوئی کرنا ۔

Scribble : (v) [Du. 'Schrobbelen'.] دھنکنا : تومنا (روئی ، اون وغیرہ) ۔

Scribblement : (n) شکستہ : گھسیٹ : بد خط تحریر ۔

Scribbler : (n) شکستہ نویس : بد خط : بد نویس : تک بند ۔

Scribbler : (n) روئی دھنکنے کی چرخی : دھنکنی ۔

Scribbling : (n) (۱) گھسیٹنا : بد خط لکھنا ۔ (۲) شکستہ تحریر : بد خط تحریر ۔

Scribbling : (n) دھنکنا : دھنائی ۔

Scribbling-itch : (n) ایک قسم کی خارش ۔

Scribblingly : (adv.) گھسیٹ کر : بد خط طور پر ۔

Scribe : (n) [L. 'Scriba'.] کاتب : منشی : محرر : لکھنے والا : تحریر کرنے والا : تحریر کنندہ : نویسندہ ۔ (۲) (انجیل میں) قدیم یہودی نویسندہ : محافظ نوشتہ جات : نوشتہ دار : صاحب و قائع : ربی ۔ (۳) یہودی عالم : حبر ۔ (۴)مصنف : جریدہ نگار : اخبار نویس : کرائے کا (سیاسی) اخبار نویس ۔

Scribe : (n) (۱) (علم النجوم و تعمیرات) گنیا : خط کش : جس سے تختے وغیرہ پر نشان لگاتے ہیں۔

Scribe : (v) خط ڈالنا : نشان لگانا ۔

Scribe-mark : (n) لکڑی کے کندے پر پرکار سے بنایا ہوا نشان ۔

Scriber : (n) نشان انداز : خط کش ۔

Scribing : (n) نشان لگانا : پیسے کا شناختی نشان ۔

Scribism : (n) قدیم یہودی عالموں کے ارشادات اور تصانیف نیز ان کے اوصاف ۔

Scriggle : (v) [Blending of Wriggle and Struggle.] بل کھانا : اینٹھنا : جد و جہد کرنا ۔

Scriggle : (n) بل : لہر ۔

Scrim : (n) [Origin unkn.] (گون وغیرہ کا) استر : استر کا کپڑا ۔

فی صد کم ہوتی ہے ۔

Scripee : (n) وہ جسے کچی رسید پر زمین دی جائے ۔

Script : (n) [OFr. 'Escript'.] (۱) (قانون) اصل تحریر یا دستاویز ۔ (۲) تحریر ؛ لکھائی ؛ نوشت ؛ ہاتھ کی ؛ قلمی تحریر ؛ محفوظ ۔ (۳) کسی زبان کو لکھنے کا طریقہ ؛ تحریر ؛ خط ؛ رسم الخط ۔ (۴) حروف تحریری ؛ ایسے سربی حروف جو قلمی حروف کی نقل ہوں ۔ (۵) دستی تحریرسے مشابہ چھپائی کا ٹائپ ۔ (۶) (تھیٹر) دیکھو Manuscript ۔ (۷) تحریری جواب (امتحان دینے والے کا) ۔ (۸) نشریہ ؛ ڈرامہ ؛ تقریر وغیرہ کا متن ۔

Script : (v) (۱) دستاویز تیار کرنا ۔ (۲) مسودہ تیار کرنا ۔

Script-girl : (n) فلم ڈائرکٹر کی سکریٹری ۔

Scripter : (n) مسودہ لکھنے والا ۔

Scriptorium :(n) [med. L.] دارالانشا ؛ محرر خانہ ؛ کتابت خانہ (خصوصاً خانقاہوں میں) ۔

Scriptural : (a) [L. 'Scripturalis'.] توراتی ؛ انجیلی ؛ منصوص ؛ کتاب مقدس کا ؛ منقولی ۔

Scripturalism : (n) (۱) نصیات ؛ حدیثیات ۔ (۲) منقولات پسندی ؛ منقولیت ۔

Scripturalist : (n) انجیلی ؛ انجیل پرست ؛ نصی ؛ منقولی ؛ منقولات کا قائل ۔

Scripturally : (adv.) منقولانہ ؛ ازروئے منصوص ؛ بطریق منقول ۔

Scripturalness : (n) منقولیت ؛ منصوبیت ۔

Scriupture : (n) [L. 'Scriptura'.] (۱) انجیل ؛ بائبیل (خواہ اس میں عہد عتیق کی غیر معتبر کتابیں شامل ہوں یا نہ ہوں) ؛ توریت ؛ زبور ؛ صحیفے ؛ صحف انبیا ۔ (۲) غیر عیسائی قوموں کی دینی کتابیں مثلاً وید ، شاستر ، پران اور قرآن شریف وغیرہ ؛ کتاب اللّٰہ ؛ مذہبی کتاب ۔ (۳) مستند تحریریں ؛ (قدیم) کتبہ ؛ نوشتہ ۔

Scripturism : (n) انجیل پر اعتماد یا وثوق ؛ انجیل پرستی ۔

Scripturist : (n) (۱) انجیل وغیرہ کا ماہر ؛ ایسی کتابوں یا صحیفوں پر عبور کہنے والا ۔ (۲) اہل صحیفہ ؛ اہل انجیل ۔

Scriptwriter : (n) فلم ؛ ریڈیو یا ٹیلیویژن وغیرہ کا مسودہ لکھنے والا ؛ مسودہ نویس ۔

Scritch : (n) چیخ ؛ چنگھاڑ ۔

Scritch : (v) [OE. 'Scriccettan'.] چیخنا ؛ چنگھاڑنا ؛ چلانا ۔

Scritch-owl :(n) دیکھو Screech-owl

Scrivener : (n) [ME. 'Scrivein'.] (۱) عرضی نویس ؛ قبالہ نویس ؛ کاتب ؛ محرر ؛ تحریر کنندہ ؛ نویسندہ ۔ (۲) مہاجن ؛ ساہوکار ؛ دلال ۔ (۳) ناظر رجسٹری ۔

Scrivener's cramp/-palsy :(n) عُسر کاتب ؛ تشنج کاتب ؛ ایک قسم کا اعصابی مرض جس سے انسان لکھنے کے قابل نہیں رہتا ۔

Scrivenery : (n) عرضی نویسی ؛ قبالہ نویسی ؛ کتابت ؛ ساہوکاری ۔

Scrivening : (n) کتابت ؛ عرضی نویسی ۔

Scriver : (n) (۱) (اسکاچستان) مصنف ؛ تحریر کنندہ ۔ (۲) کاٹنے چھانٹنے کا اوزار ۔

Scrobicular : (n) (حیوانیات) شیار گول سے متعلق ؛ رن سے متعلق ۔

Scrobiculate : (a) (نباتیات و حیوانیات) رن دار ؛ شیار دار ؛ جھریالا ؛ شکن پر شکن ؛ پر چین ؛ شکن دار ۔

Scrobiculated : (a) دیکھو Scrobiculate

Scrobicule : (n) [L. 'Scrobiculus'.] (حیاتیات) رن ؛ پچك ؛ شیار گول ۔

Scrod/Scrode : (n) [Origin unkn.] تین پاؤنڈ سے کم وزن کی تلی ہوئی یا ابالی ہوئی کاڈ مچھلی ۔

Scrofula : (n) [Late L. 'Scrofulide'.] خنازیر ؛ کنٹھ مالا ؛ ہنجیران ؛ گلسوا ۔

Scrofulide : (n) [Fr. 'Scrofulide'.] ایک قسم کا خنازیری یا گلٹی دار مرض ۔

Scrofulous : (a) (۱) خنازیری ۔ (۲) مریض خنازیر ۔ (۳) (ادب وغیرہ) فحش ۔

Scrofulously : (adv.) بطور (مرض) خنازیر ۔

Scrufulness : (n) خنازیریت ۔

Scroll chuck : (n) طوماری پک؛ پیچک دار گیرک ۔

Scroll-gear : (n) مرغولہ دار یا لپیٹ کی گراری : گیرہ جس میں دندانے دار پہیے ہوں ۔

Scroll-head : (n) جہازی مرغول ۔

Scroll-lathe : (n) نقاشی خراد جس سے نقش و نگار بنائے جاتے ہیں ۔

Scroll-saw : (n) طوماری آرہ : پیچ آرہ : باریک آرہ ۔

Scroll-wheel : (n) دندانہ دار حلقہ یا چرخ ۔

Scroll-work : (n) نقش و نگار : بیل بوٹے : نقاشی کے نمونے ۔

Scrolled : (a) (۱) لپیٹا ہوا : نقش و نگار بنایا ہوا ۔ (۲) (مجازاً) خمدار : خمیدہ : ٹیڑھا میڑھا ۔(۳) کتبوں یا مقولوں سے مزین ، منقوش ۔

Scrolly : (a) نقش و نگار سے مزین ۔

Scrooch : (v) دیکھو Crouch

Scrooge : (n) کنجوس آدمی ۔

Scroop : (v) [Imitative.] سامعہ خراش یا کرخت آوازیں نکالنا ۔

Scroop : (n) سامعہ خراش یا کرخت آوازیں ۔

Scrophularia : (a) [med. L. 'Scrofularia'.] جنس علف خنازیر ۔

Scrophulariaceous : (a) جنس علف خنازیر سے متعلق ۔

Scrotal : (a) [f.'Scrotum'.] خصیہ دانی کا؛ صفنی ۔

Scrotiform : (a) تھیلی نما؛ صفنی نما ۔

Scrotocele : (n) فتق صفن : صفنی قیلہ : خصیہ دانی کا دنبل یا ورم : قروہ ۔

Scrotum : (n) [L.] خصیہ دانی : بیضہ دانی : خصیوں کی تھیلی : انڈکوش : صفن : فوطہ : کیسۂ خایہ ۔

Scrouge : (v) [alt. of 'Scruze'.] تکلیف دینا (دبا کر) : کسی شخص کی جگہ پر قبضہ کر لینا ۔

Scrounge : (v) (۱) تلاش کرنا : بغیر اجازت کے لے لینا : چرانا ۔ (۲) خوشامد سے راضی کر لینا : خوشامد سے اینٹھ لینا ۔ (۳) بھیک مانگتے پھرنا : بھیک مانگ کر حاصل کرنا ۔

Scrounger : (n) تلاش کرنے والا : مانگتے پھرنے والا ۔

Scrow : (n) [AFr. 'Escrowe'.] چمڑے کی پٹیاں جن سے سریش بناتے ہیں ۔

Scrub : (n) [Var. of 'Shrub'.] (۱) روئیدگی : گھاس پھوس : گھاس پات : جھاڑ جھاڑی : جھاڑ جھنکار ۔ (۲) ٹھنٹھ درخت : زیر درختی ۔ (۳) پست قد مویشی ۔ (۴) سفیہ : کمینہ : سفلہ : پاجی : ذلیل ۔

Scrub : (n) (۱) جھاڑو دینا : مل مل کے دھونا (خدمت گار یا غلام کی طرح) کام کرنے والا : مل مل کے دھونے یا صاف کرنے والا ۔ (۲) چھوٹے کڑے بال والا برش ۔ (۳) (امریکا) کھلاڑی جو کسی باضابطہ ٹیم سے تعلق نہ رکھتا ہو : بھٹکل کھلاڑی ۔ (۴) دوسری یا کم زور ٹیم ۔ (۵) برش نما چیز : مونچھ ۔ (۶) خادم : ملازم : خدمت گار ۔

Mallee scrub / Horizontal- : آسٹریلیا کے زیر درختی ۔

Scrub :(a) بے حقیقت : ہیچ : فرومایہ ۔

Scrub : (v) (۱) گھسنا : مانجھنا : چھانٹنا ۔ (۲) مل مل کے دھونا یا صاف کرنا (خصوصاً جھاڑو سے) ۔ (۳) جھاڑو دینا : جھاڑن سے جھاڑنا ۔ (۴) (کوئلہ گیس کے) بعض اجزا چن لینا : نکال لینا : خارج کر دینا ۔ (۵) (جراحی کے لئے) صاف کر کے تیار کرنا ۔

Scrub-game : (n) بے ریاضت کھلاڑیوں کا کھیل ۔

Scrub-itch : (n) نیوگنی کے جنگل میں پیدا ہونے والی خارش ۔

Scrub-oak : (n) بونا بلوط : امریکی بلوط ۔

Scrub-race : (n) بے ریاضت کھلاڑیوں کی دوڑ ۔

Scrub-up : (n) (۱) صفائی : صاف کرنا ۔(۲) طبی طریقے سے پاک کرنا (جراحی کے لئے) ۔

Scrubber : (n) (۱) جھاڑو : پوچھن ۔ (۲) گیس کو صاف یا خالص بنانے کا اوزار : گاز روب ۔

Scrubbing : (n) دھونا : صاف کرنا : آلائش دور کرنا ۔

Scrubbing-brush : (n) سخت بالوں والا برش ۔

Scrubby : (a) (۱) جس کی باڑھ ماری گئی ہو : ٹھنٹھ ۔ (۲) جھاڑیوں

سے بھرا ۔ (۲) حقیقت ؛ ہیچ ؛ فرومایہ ؛ کم رُو ۔

Scruff : (n) [Alt. of 'Scruff'.] گدّی ؛ قفا ؛ پشت گردن ؛ گردن کا پچھلا حصہ ۔

Scruff : (n) (۱) جلد کی بھوسی ؛ پپڑی ؛ بفا ؛ خشکی ۔ (۲) پتلی تہ ؛ پپڑی ۔ (۳) فضلہ ؛ ناکارہ چیز ؛ ردی ۔ (۴) (تحقیراً) روپیہ پیسہ ؛ زر ۔

Scruffy : (a) (۱) ذلیل ؛ حقیر ؛ پھوہڑ ۔ (۲) فلس دار ؛ بھوسے دار ؛ پرت دار ۔

Scrum : (n) [abbrev. of 'Scrummage'.] دیکھو Scrimmage

Scrum-half : (n) (فٹ بال) وہ ہاف بیک جو گیند کو کھلاڑیوں کے ہجوم میں ڈالتا ھے ۔

Scrummage : (n & v) دیکھو Scrummage

Scrump : (n) [of Scand. Origin.] خستہ چیز ؛ کراری چیز ۔

Scrum : (v) [of Scand. Origin.] مرجھانا ؛ سوکھ کر چرمر ہو جانا ؛ سکھا کر چر مر کر دینا ؛ سکڑنا ۔

Scrumptious : (a) [Origin unkn.] (۱) خوبرو ؛ وضع دار ؛ نازک ؛ نازک مزاج ؛ تنک مزاج ؛ مشکل سے خوش ہونے والا ۔ (۲) لذیذ ؛ مزہ دار ۔ (۳) بہت خوب ؛ عمدہ ۔

Scrumptiously : (adv.) وضع داری سے ؛ عمدہ طور پر ۔

Scrumptiousness : (n) لذیذ ہونا ؛ عمدگی ؛ خوب روئی ۔

Scrumpy : (n) سیب کی خانہ ساز شراب ۔

Scrunch : (n) چرمراہٹ ؛ چرمر کی آواز ۔

Scrunch: (v) [Expressive alt. of 'Scrunch'.] دیکھو Crunch

Scrunchy : (a) چرمرانے والا ؛ چرمر کی آواز نکالنے والا ۔

Scrunty : (a) پست قد ؛ بونا ؛ جس کی بڑھوتری رک گئی ہو ۔

Scruple : (n) [Fr. 'Scrupple' or L. 'Scrupulus'.] (۱) عطاروں کا ایک وزن بقدر ۲۰ گرین ؛ یکماشی ۔ (۲) ایک ڈگری کا چھٹا حصہ ۔ (۳) کم وزن ؛ ہلکا ؛ چھوٹی مقدار ؛ بہت چھوٹا حصہ ۔

Scruple : (n) جھجھک ؛ تامل ؛ پس و پیش ؛ ارتیاب (جو کسی اخلاقی یا اعتقادی بنا پر ہو) ؛ احتیاط ؛ اخلاقی عذر ؛ ضمیر کا وسوسہ ۔

To have scruples : جھجھک محسوس کرنا ؛ پس و پیش کرنا ۔

To have little, no rupees : جھجھک محسوس کرنا ؛ پس و پیش کرنا ؛ تامل کرنا ۔

To make scruple : شک کرنا ؛ احتیاط برتنا ۔

Without scruple : بلا تامل ؛ بلا جھجھک ۔

Scruple : (v) پس و پیش کرنا ؛ تامل کرنا ؛ جھجھکنا ؛ ہچکچانا ؛ احتیاط برتنا ؛ محتاط ہونا ؛ شک و شبہ کرنا ۔

Scruple of conscience : (n) ضمیر کا وسوسہ ۔

Scrupler : (n) پس و پیش کرنے والا ؛ شک و شبہ کرنے والا ۔

Scrupulist : (n) شک و شبہ پیدا کرنے والا ؛ مشکلات پیدا کرنے والا ۔

Scrupulosity : (n) [Fr. 'Scrupulosite' or L. 'Scrupulositas'.] حزم ؛ احتیاط ؛ تدین ؛ شک ؛ وہم ۔

Scrupulous : (a) [Fr. 'Scrupleux'. or 'L. 'Scrupulosus'.] (۱) متامل ؛ شکی ؛ وہمی ۔ (۲) محتاط ؛ متدین ؛ احتیاط پسند ۔ (۳) صحت پسند ؛ صداقت پرست ؛ نکتہ چیں ۔ (۴) ٹھیک ٹھیک ؛ صحیح ؛ بے کم و کاست ۔

Scrupulously : (adv.) احتیاط پسندانہ ؛ محتاطانہ ؛ پوری دیانت داری سے ؛ احتیاط سے ؛ غور و فکر کے ساتھ ؛ تامل یا اندیشے سے ۔

Scrupulousness : (n) دیکھو Scropulosity

Scrutable : (a) قابل جانچ ؛ قابل پڑتال ؛ قابل تفتیش ۔

Scrutation : (n) [L. 'Scrutari'.] جانچ ؛ پڑتال ؛ تفتیش ۔

Scrutator : (n) (۱) مُفتش ؛ جانچ پڑتال کرنے والا ؛ ناظر ؛ خصوصاً وہ شخص جو اخباروں کے خطوں وغیرہ کی پڑتال کرتا ھے ؛ موشگاف ۔ (۲) ووٹوں کی جانچ پڑتال کرنے والا ۔

Scutineer : (n) جانچ پڑتال کرنے والا ؛ پڑتال کنندہ ؛ تنقیح کرنے والا ؛ وہ شخص جو ووٹوں کی پڑتال کرتا ھے ؛ مفتش آرا ۔

Scrutinize : (n) جانچنا ؛ پڑتالنا ؛ جانچ پڑتال کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛

آزمائش کرنا : تلاش کرنا : تجسس کرنا ۔

**Scrutinizer : (n)** دیکھو Scrutineer

**Scrutinously : (a)** متجسسانہ : تجسس و تلاش سے ۔

**Scrutiny : (n)** [L. 'Scrutinium'.] (۱) جانچ پڑتال : تنقیح : تلاش : تجسس : احتساب : پرسش : دیکھ بھال ۔ (۲) انتخابی پرچیوں کی جانچ پڑتال : احتساب آرا : تنقیح آرا ۔

**Scrutoire : (n)** [Var. of 'Escritoire'.] دیکھو Escuritoire

**Scruze : (v)** [Perh. blending of 'Scren' and 'Squeeze'.] نچوڑنا : کچلنا : بھینچنا ۔

**Scry : (v)** [Aphetic f. 'Descry'.] عمل حاضرات میں بلور کااستعمال کرنا : بلور برتنا یا دکھانا ۔

**Scryer : (n)** عامل بالبلور : بلور نما: عامل بلور بینی ۔

**Scuba : (n)** [f. 'Self-contained underwater breathing'.] زیر آب سانس لینے کا آلہ ۔

**Scud : (n)** (۱) ریل : ریل پیل : بھاگ دوڑ : دوڑ دھوپ ۔(۲) اڑتا بادل: تیز رو ابر ۔ (۳) چھینٹا بارش کا ۔ (۴) ہوا کا جھونکا ۔ (۵) سمندری جھاگ جو ہوا کے جھونکے کے ساتھ بہے ۔ (۶) (اسکول عامیانہ) تیز دوڑنے والا ۔ (۷) دو گوں پایہ خار پوست کی ایک قسم ۔

**Scud : (v)** [Alt. of 'Scut'.] (۱) دوڑ جانا : بھاگتے چلے جانا : ہوا ہو جانا : کافور ہو جانا ۔ (۲) (بحری) ہوا کے آگے آگے چلا جانا ۔ (۳) (جھاگ سمندر ، بادل وغیرہ کا) ہوا کے ساتھ بہنا ۔ (۴) (تیر کا) نشانے سے ہٹ کر بالا روی کرنا ۔ (۵) بھاگ جاؤ : جلدی کرو ۔

**Scud : (v)** [Blend of 'Scum'. and 'Mud'.] (چمڑے کو) کھرچ کر بال وغیرہ صاف کرنا ۔

**Scuddle : (v)** بھاگ کھڑے ہونا : فرار ہونا : کافور ہو جانا ۔

**Sruddy : (a)** [Origin unkn.] ننگا : عریاں ۔

**Scudo : (n)** [It.] اسکوڈو : ایک قدیم اطالوی نقرئی سکہ ۔

**Scuff : (n)** گدی : پشت گردن ۔

**Scuff : (v)** [of Scand Origin.] (۱) ہلکے سے چھوتے ہوئے گزر جانا : پاؤں سے(زمین ، تختے وغیرہ کا) چھیلنا : برابر کر دینا ۔ (۲) گھسیٹ کر چلنا : (پیر وغیرہ) رگڑ کر چلنا ۔ (۳) چلتے چلتے گھس دینا ۔ (۴) گھونسا مارنا : تھپڑ مارنا ۔ (۵) پاؤں سے الٹ پھیر کر دینا ۔

**Scuff : (n)** (۱) گھونسا : مکا : طمانچا : تھپڑ ۔ (۲) پاؤں گھسیٹ کر چلنے کی آواز ۔ (۳) رگڑ : خراش ۔ (۴) ایک قسم کا سلیپر (جوتی) ۔

**Scuffed : (a)** گھسا ہوا : خستہ : فرسودہ ۔

**Scuffer : (n)** (۱) ایک قسم کا سلیپر ۔ (۲) دیکھو Scruffler ۔

**Scuffle : (n)** (۱) کشتم کشتا : پکڑ دھکڑ : لڑائی بھڑائی : لڑائی دنگا : ہاتھا پائی : دھینگا مشتی ۔ (۲) بڑبڑانا :(پاؤں) رگڑ کر چلنا ۔

**Scuffle : (n)** [Du. 'Schoffel'.] (۱) آلۂ کشاورزی : ہل ۔ (۲) (باغبانی کا) بیلچہ : کھرپا ۔

**Scuffle : (v)** [of Scand origin.] (۱) دھکم دھکا کرنا : لپٹ جانا : گتھ جانا: کشتم کشتا کرنا یا ہونا ۔ (۲) جلدی سے جانا: جلدی بازی کرنا ۔ (۲) پاؤں گھسیٹ کر چلنا ۔ (۳) الٹ پلٹ کر دینا ۔

**Scuffle : (v)** کھرپے سے کھودنا : زمین کھرچنا ۔

**Scuffler : (n)** دھکم دھکا کرنے والا ۔

**Scuffler : (n)** زمین کھرچنے کا آلہ یا اوزار ۔

**Scufflingly : (adv.)** دھکم دھکا کرتے ہوئے ۔

**Scug : (n)** [ON. 'Skuggi'.] (۱) سایہ : پرچھائیں ۔ (۲) پناہ : جائے پناہ ۔ (۳) محفوظ جگہ خصوصاً پہاڑی کا دامن ۔

**Scug : (v)** (۱) چھپانا : محفوظ کرنا ۔ (۲) (گناہ وغیرہ) چھپانا ۔

**Scug : (n)** [Origin unkn.] گھر گھسنا : ایسا طالبعلم جو میل جول ، کھیل کود میں حصہ نہ لے اور مردانہ اخلاق و اطوار سے عاری ہو : بد وضع ذلیل آدمی ۔

**Sculch : (n)** فضول چیز : ردی چیز ۔

**Sculduddery : (n)** [Origin unkn.] ناشائستہ اور ذلیل حرکت ۔

**Scull : (n)** [Origin unkn.] (۱) ڈانڈ : چپو ۔ (۲) (جمع) ایک یا دو چپوؤں والی کشتیوں کی دوڑ ۔ (۳) چپو چلانا ۔

Scull : (v) (۱) چلانا : کشتی چلانا : ڈھکیلنا (کشتی کو) چپو سے : کھینا : چپو چلانا ۔ (۲) کشتی سے پار کرنا یا کرانا ۔ (۳) کشتیوں کا چپو سے چلنا ۔ (۴) چت تیرنا ۔

Scull : (n) بعض قسم کی مرغابیاں ۔

Scull : (n) ایک قسم کی ٹوکری ۔

Sculler : (n) کشتی بان چپو چلانے والا : چپو سے چلنے والی کشتی : ناؤ : چھوٹی کشتی ۔

Scullery : (n) [AFr. 'Squillerie'.] باورچی خانے کا ایک حصہ جہاں برتن رکھے اور دھوئے جاتے ہیں : برتن دھونے کی جگہ ۔

Scullion : (n) [Origin unkn.] برتن دھونے یا مانجھنے والا : شفرچی

Scullion : (a) ادنیٰ : گھٹیا : معمولی ۔

Sculp : (v) بت تراشنا : بت گری کرنا ۔

Sculp : (n) دیکھو Scalp

Sculp :(n) [ALt. of 'Scalp'.] سیل مچھلی کے بچے کی کھال ۔

Sculp : (v) سیل مچھلی کی کھال اتارنا ۔

Sculp : (v) پتھر کی سِل بنانے کے لئے (سلیٹ کو) ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Sculper : (n) دیکھو Scorper

Sculpin : (n) [ALt. of 'Scorpene'.] (۱) بچھو مچھلی : خار مچھلی : امریکا کی خار دار بحری مچھلیوں کی بعض قسمیں ۔ (۲) ادنیٰ ناکارہ شخص یا جانور ۔

Sculpsit/ Sculpserunt : (v) بقلم فلاں : عمل فلاں : تصویر وغیرہ کے نیچے صناع اپنے نام کے ساتھ یہ لفظ لکھتے ہیں ۔

Sculptor : (n) [L. 'Sculptor'.] بت تراش : بت ساز : سنگ تراش : نقاش : بت گر ۔

Sculptress : (n) بت تراش عورت : سنگ تراش عورت ۔

Sculptural : (a) بت تراشی کا : سنگ تراشی کا ۔

Sculpturally : (adv.) بت تراشانہ : بت گرانہ ۔

Sculpture : (n) [L. 'Sculptura'.] (۱) سنگ تراشی : بت تراشی : بت سازی : نقاشی ۔ (۲) بت : مورت : تراشی ہوئی چیز ۔ (۳) (حیاتیات و نباتیات) سیپی وغیرہ پر ابھرے ہوئے یا اندر گھسے ہوئے نشان : نقوش (قدرتی)ابھرواں نقوش ۔ (۴) (ارضیات) نشانات فرسودگی ۔

Sculpture : (v) (۱) پتھر یا بت تراشنا : بت گیری یا نقاشی کرنا ۔ (۲) متمثل کرنا : تصویر یا مورت بنانا ۔ (۳) بت آرائی کرنا : بتوں یا مورتوں سے سجانا (مکان وغیرہ کو) ۔

Sculpturesque : (a) تماثیلی : بت دار ۔

Sculpturesquely : (adv.) بت کی طرح ۔

Sculpturing : (n) (۱) بت گیری : بت سازی ۔ (۲) نقوش ۔

Scum : (n) [MLG. MDU. 'Schum'.] (۱) کف : جھاگ : پھین : پھپھوندی : میل ۔ (۲) (مجازاً) فضلہ : تلچھٹ : ردی یا نکمی چیز : غثا : گاد ۔ (۳) ادنیٰ ترین خلائق : ذلیل ترین طبقہ ۔ (۴) کمینوں کی ٹولی ۔ (۵) کمینہ : بد معاش : ناکارہ شخص ۔

Scum :(n) (۱) جھاگ یا کف اتارنا ۔ (۲) جھاگ آنا : جھاگ ہو جانا ۔

Scumble : (n) ہلکا پچارا : رنگوں کا ہلکا کرنا : رنگ پیرائی ۔

Scumble : (v) [f. 'Scum+ -el.'] (روغنی تصویروں کا) رنگ ہلکا کرنا : پچارا دینا : ہاتھ پھیرنا (رنگ کا) ۔

Scumfish : (v) بے قابو کر دینا : بے بس کر دینا ۔

Scummer : (n) میل نکالنے کا برتن ۔

Scumming : (n) (۱) پھین یا میل وغیرہ نکالنا ۔ (۲) میل : پھین ۔

Scummy : (a) (۱) میل سے بھرا ہوا : پھین جیسا ۔ (۲) ذلیل : قابل نفرت : کمینہ : رذیل ۔

Scuncheon : (n) [OFr. 'Escoinson'.] (تعمیرات) کمانچہ : اندرونی پاکھا : چھت یا برج کے مثمن زاویوں کے نیچے کی محرابیں : شملہ ۔

Scunner : (n) نفرت : کراہت : تنفر ۔

To make a scunner at/ -against : نفرت کرنا : کراہت کرنا ۔

Scunner : (v) [Origin unkn.] (۱) غصہ ہونا : نفرت کرنا ۔ (۲) تنفر کرنا : نفرت یا کراہت پیدا کرنا ۔

Scup : (n) [Narragansett, 'Misheup'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Scuppaug : (n) [Narragansett. 'Mischcuppanog'.] دیکھو Scup

Scupper : (n) [Fr. 'Escopir'.] جہاز کی موری؛ آبریز؛ جہاز کا پرنالہ۔

Scupper : (v) [Origin unkn.] (۱) (عام) یك بیك قتل عام کرنا : بیڑا غرق کرنا : فیصلہ کر دینا ۔ (۲) قتل ہو جانا : مارا جانا ۔ (۳) خطرے میں ڈال دینا : مشکل میں چھوڑ دینا ۔ (۴) گھات میں بیٹھنا : تاك میں رہنا ۔

Scuppernong : (n) ایك قسم کا انگور ۔

Scuppit : (n) [ME. 'Scopette'.] چھوٹا بیلچہ ۔

Scurf : (n) [Late OE. 'Scurt'.] (۱) جلد کی بھوسی : میل : پپڑی : بفا : خشکی : (خصوصاً) سر کی خشکی : شورۂ سر ۔ (۲) میل کچیل : پھپھوندی وغیرہ کی تہ جو کسی چیز کے اوپر جم جائے ۔ (۳) گیس قرنبیق کی اندرونی سطح پر جمع ہونے والا کوئلہ ۔

Scurf : (n) ایك قسم کی مچھلی ۔

Scurf : (v) (۱) پپڑی پڑ جانا ۔ (۲) کھرچنا : بائلر یا قرنبیق کی سطح سے (سخت تہ نشیں مادے کو) کھرچنا ۔

Scurfily : (a) پپڑی کی طرح ۔

Scurfiness : (n) پپڑیلا پن : بھوسی کی کثرت: سر کی خشکی کی زیادتی۔

Scurfy : (a) پوست بستہ : پپڑیلا : پھپھوندی لگا : میلا کچیلا : داغ دار : شورہ دار ۔

Scurrile/ Scurril : (a) [Fr. 'Scurrile'. L. 'Scurrilis'.] فحش : دشنام آمیز : قبیح : گندہ : گندہ دہن : بد زبان ۔

Scurrility : (n) [Fr. 'Scurrilite'. or L. 'Scurrilitas'.] (۱) فحش گوئی : گندہ دہنی : دریدہ دہنی : بد زبانی : بد لگامی : بد کلامی : گالی گلوج : گالم گلوج ۔ (۲) کمینہ پن : پاجی پن : سفلہ پن ۔

Scurrilous : (a) دیکھو Scurrile

Scurrilously : (adv.) گندہ دہنی سے: بد زبانی سے: گالی گلوج کے طور پر : فحش گوئی سے ۔

Scurrilousness : (n) گندہ دہنی : فحش گوئی: گالم گلوج ۔

Scurry : (n) (۱) تیز خرامی : تیز روی : گریز پائی ۔ (۲) تیز روی کی آہٹ یا آواز : سر سراہٹ ۔ (۳) مختصر اور تیز گھڑ دوڑ۔ (۴) جھونکا: جھکڑ : آندھی ۔ (۵) جمگھٹا : اجتماع : مجمع : ہجوم ۔

Scurry : (v) [Second element from Hurryscurry, used independently.] کھسک جانا : فرار ہو جانا : جلدی جلدی چلنا : پو قدمے بھاگنا : کافور ہو جانا : رفو چکر ہو جانا ۔

Scurvied: (a) داء الجضری : اسقر بوطی : اسقر بوطی مریض : وہ شخص جس کو اسقر بوط کا عارضہ ہو : خارش زدہ ۔

Scurvily : (adv.) (۱) اسقر بوطانہ : اسقر بوطانہ مریض کے طور پر۔ (۲) کمینہ پن سے : قابل نفرت طور پر ۔

Scurvish : (n) ایك قسم کا پھول ۔

Scurvy : (n) اسقر بوط : داء الحضر : حضر :یہ ایك مرض ہے جو فساد خون سے پیدا ہوتا ہے : اس کی علامت یہ ہے کہ مسوڑھے سوج جاتے ہیں جسم پر سیاہ داغ پڑ جاتے ہیں اور ہاتھ پاؤں میں درد رہتا ہے : فساد خون : خارش۔

Scurvy : (a) (۱) کمینہ : سفلہ : رذیل : فرومایہ : نفرا ۔ (۲) قابل نفرت : حقارت انگیز : کریہہ منظر : مکروہ : خسیس : دنی ۔

Scurvy-grass : (n) گیاہ اسقر بوط ۔

Scuse, 'scuse : (v) دیکھو Excuse

Scut : (n) [Origin unkn.] (۱) چھوٹی دم : ٹنڈ : خرگوش ، ہرن وغیرہ کی دم ۔ (۲) خرگوش ۔ (۳) قابل نفرت شخص ۔

Scutage :(n) [med. L. 'Scutagium'.] (تاریخ) زربدل : وہ محصول جو قرون وسطیٰ میں ذاتی خدمت انجام نہ دینے کے لئے معاوضہ میں دیا جاتا تھا : بدل خدمت ۔

Scutal :(a) ['Scutum+ -al'.] (۱)(حیوانیات) سپری فلوس سے متعلق ۔ (۲) (نقابت) سپری : متعلق بہ سپر : منسوب بہ سپر ۔

Extra-scutal : (نقابت) سپر سے باہر کا ۔

Scutate : (a) [Scutum+ -ate.] (۱) (نباتیات) سپر نما ۔ (۲) (حیوانیات) سپری فلوس دار ۔

Scutated : (a) (حیوانیات) سپری فلوس دار ۔

Scutation : (n) (حیوانیات) سپری فلوس کی ترتیب ۔

Scutch :(n) [OFr. 'Escouche'.] (۱) ریشہ کوب : کتان کوب ۔

(۲) خشت تراشی ۔

Scutch : (n) [Var. of 'Squitch'.] دیکھو Quitch

Scutch : (v) (۱) کوٹ کر تیار کرنا یاصاف کرنا (خصوصاً سن کے کپڑے یا کتان کو) ۔ (۲) (اناج کو) پیٹنا (بالی سے چھڑانے کے لئے) ۔

Scutch : (v) [Prob. imitative.] ڈنڈے وغیرہ سے پیٹنا یا مارنا ۔

Scutch-mill : (n) پٹ سن تیار کرنے والی مل ۔

Scutcheon :(n) [var. of 'Escutcheon.] (۱) دیکھو Escutcheon ۔ (۲) تالاپتی جو قفل کے منہ پر لگا دیتے ہیں ۔ (۳) لوح ، تختی ، نام یا کتبہ کندہ کرنے کی غرض سے ۔

Scutcheoned : (a) ہتھیاروں کی تصوریروں سے آراستہ ۔

Scutcher : (n) (۱) ریشہ کوب : کتان : کوب ۔ (۲) گاہنے : دمانی یا دونی کرنے کی مشین کا وہ حصہ جو اناج کو بالی سے الگ کرتا ہے۔ (۳) ریشہ کوبی کرنے والا شخص ۔

Scute : (n) [L. 'Scutum'.] (۱) بڑی اور بھاری ڈھال : بیضوی یا نیم استوانی شکل کی : بدن پناہ : ڈھال : سپر ۔ (۲)چھوٹا سکہ ۔ (۳)(تشریح) گھٹنے کی چپنی : رضفہ: کاسۂ زانو : کھپرا ۔ (۴) (حیاتیات) سپر نما تہ : سپر نما فلوس (مگر مچھ ، سنگ پشت اور بعض قسم کی مچھلیوں میں) : سخت اور چپٹی ہڈی : ڈھال ہڈی ۔

Scutel : (n) (۱) (نباتیات) کھپرا : خول ۔ (۲)دیکھو Scutellum ۔

Scutella : (n) دیکھو Scutel

Scutellate : (a) ['Scutellum + -ate.] خول گشتہ : کھپرایا ہوا ۔

Scutellated : (a) دیکھو Scutellate

Scutellation : (n) خول گشتگی : فلوسیت : فلسی ترتیب ۔

Scutelliform : (a) طشتری نما ۔

Scutellum : (n) [mod. L.] (۱) (نباتیات) کھپرا : خول : فلقۂ گیاہ ۔ (۲) (حیوانیات) کھپرا : خول : (کیڑے مکوڑوں اور پرندوں میں) تہ ، پرت وغیرہ : پرندوں کی ٹانگوں پر سینگ جیسا سخت پرت یا کھپرا ، فلس پائے پرند ۔

Scutibranch : (a) گھونگے سے متعلق ۔

Scutibranch : (n) ایک قسم کا گھونگا ۔

Scutibranchian : (a) معدہ پایان کی ایک جنس سے متعلق ۔

Scutibranchian : (n) معدہ پایان کی ایک جنس ۔

Scutibranchiate :(a) [mod. L. 'Scutibranchiata'.] معدہ پایان کی ایک جنس سے متعلق ۔

Scutibranchiate :(n) معدہ پا ۔

Scutiferous : (a) سپر دار ۔

Scutiform : (a) [L. 'Scutum' + -form.] سپر صورت : سپر نما : ڈھال کی شکل کا ۔

Scutiger : (n) [L. 'Scutum' + -ger'.] ایک قسم کا صد پا ۔

Scutigerous : (a) سپر دار ۔

Scutter : (n) رفو چکر ہو جانا : پو قدمی بھاگنا ۔

Scutter :(v) [perh. alt. 'Scuttle'.] فرار ہو جانا : رفو چکر ہو جانا ۔

Scuttle : (n) [ME. 'Scutel'.] (۱) اناج پچھوڑنے کی ٹوکری یا (اناج کو) بھوسا اُڑا کر صاف کرنے کی ٹوکری ۔ (۲) ایک قسم کی بڑی ٹوکری جو اوپر سے چوڑی اور نیچے سے پتلی ہوتی ہے ۔ (۳) ایک قسم کا بیلچہ ۔ (۴) دستہ دار کرچھا نما برتن کوئلہ جھونکنے کے لئے : کوئلہ دان ۔ (۵) بیر یا بوزہ کا بڑا جام ۔ (٦) دیکھو Coal-Scuttle ۔

Scuttle :(n) [Fr. 'Escontille'.] (۱) (بحری) موکھا : منفذ : (عرشوں کے درمیان گفتگو کرنے کے لئے) روزنۂ جہاز ۔ (۲)روشن دان : ہوا دان : موکھا جس میں کھولنے بند کرنے کا ڈھکن لگا ہوتا ہے۔ (۳) موٹر گاڑی کا وہ حصہ جو انجن کو اس کے دھڑ سے ملاتا ہے ۔

Scuttle : (n) دیکھو Cuttle

Scuttle : (v) (۱) بھاگ کھڑے ہونا : فرار ہونا : کافور ہو جانا : رفو چکر ہو جانا : نوک دم بھاگنا : دم دبا کر بھاگنا : پتا توڑ دوڑنا ۔ (۲) کسی ملک کے قبضے سے دست بردار ہو جانا ۔

Scuttle : (n) فراری : گریز (خطرے یا مشکل کے موقع سے) ۔

Scuttle : (v) (۱) سوراخ کرنا : چھید کرنا خصوصاً جہاز کے پیندے میں سوراخ کرنا کہ ڈوب جائے ۔ (۲) پوری طرح سے تباہ

کر دینا ۔ (۲) چھوڑ دینا ۔

Scuttle-butt : (n) (۱) پانی بھرنے کا سوراخ دار پیپا : وہ پیپا جس میں سوراخ ہو ۔ (۲) افواہ : اِدھر اُدھر کی باتیں ۔

Scuttle-cask :(n) دیکھو Scuttle-butt

Scuttle-hole : (n) روشن دان : موکھا : شبکہ : منفذ ۔

Scuttleful : (n) ٹوکری بھر ۔

Scutulum :(n) [L. 'Scutum'.] (۱) (مرضیات) سپر نما : پپڑی (جلدی بیماری کی) ۔ (۲) (حیوانیات) کھپرا : فلس ۔

Scutum : (n) دیکھو Scute

Scybalum : (n) [late and med. L.] (مرضیات) آنت کا خشک فضلہ : گھبیلا : سدّہ ۔

Scye : (n) [Origin unkn.] (درزی کی اصطلاح) کوٹ کا وہ کھلا ہوا حصہ جس میں ایک آستین لگائی جاتی ہے ۔

Scylla : (n) [ Gr. 'Skylla'.] سلادیو : یونانی اساطیر کا چھ سروں والا عفریت جو ملاحوں اور جہاز رانوں کو پھاڑ کھاتا تھا یہ آبنائے سینا کی چٹان پر ایک گرد اب کے کنارے رہتا تھا ۔

Scypha : (n) [Gr. 'Skyphe'.] (۱) قدیم یونان کا دو دستے والا پیالا : ساغر : سی فسی ۔ (۲) تاج گل : کاسۂ گل : پھول کا کاسہ نما حصہ جیسا گل نرگس اور کائی نبات وغیرہ میں ہوتا ہے : برگ کاسہ ۔

Scyphi- : جزو ترکیبی بمعنی "تاج گل" "برگ کاسہ" ۔

Scyphiform : (a) (نباتیات) کاسہ نما : ساغر صورت : پیالہ نما ۔

Scyphistoma : (n) کاسۂ دہن : منجھروپ فالودہ مچھلی ۔

Scypho- : جزو ترکیبی بمعنی "کاسہ" "جام" ۔

Scyphomancy : (n) پیالے کے ذریعے تفاؤُل ۔

Scyphomedusa : (n) (حیوانیات) دریائی جانوروں کا گروپ ۔

Scyphophore : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Scyphose : (a) کاسہ دار : ساغر دار ۔

Scyphostoma : (n) دیکھو Scyphistoma

Scyphus : (n) [L.] دیکھو Scypha

Scythe : (n) [OE. 'Sipe'.] (۱) درانتی : داس : منجل ۔ (۲) تلوار کا دھار دار پھل جو قدیم جنگی رتھوں کے دھروں کے دونوں طرف لگا رہتا تھا ۔

Scythe : (v) درانتی سے (فصل) کاٹنا : درانتا ۔

Scythed : (a) (۱) پھل دار (رتھ) ۔ (۲) درانتی سے کٹا ہوا ۔

Scytheman : (n) (۱) درانتی والا : کھیت کاٹنے والا ۔ (۲) درانتی سے مسلح فوج ۔ (۳) (مجازاً) وقت اور موت ۔

Scythian : (a) [L. 'Scythia'.] سیتھی : سیدی : تورانی ۔

Scythian : (n) (۱) سیتھی : باشندۂ سیتھیا : تورانی ۔ (۲) سیتھی زبان ۔

Scythic :(a) دیکھو Scythian

Sdeath : (int.) کلمۂ حیرت و غضب : خدا تجھے مارے ۔

Se- : (Prefix) لاطینی لاحقہ بمعنی "جدا" "بغیر" ۔

Se-baptism : (n) خود کو بپتسما کرنے کا نظریہ ۔

Sea : (n) [OE. ] (۱) سمندر : بحر بحیرہ : ساگر : یم : دریا : قلزم ۔ (۲) تری ۔ (۳) کوئی خاص حصۂ بحر جو خشکی سے محصور ہو ۔ (۴) موج : موجۂ دریا : تلاطم : موجوں کی سمت ۔ (۵) مقدار کثیر : بہتات : افراط ۔ (۶) یہودی مقتدا کے غسل کا بڑا پیتل کا ظرف ۔ (۷) سمندر سے مشابہ کوئی چیز ۔

Arm of the sea : خلیج : کھاڑی ۔

At sea : (۱) سمندر میں ہونا : خشکی سے دور ہونا : جہاز پر ہونا : (بحیثیت ملاح) ۔ (۲) (مجازاً) ششدر ہونا : حیران ہونا : ہکا بکا ہونا : چکنم میں ہونا ۔

Beyond (the) sea or seas : (۱) سمندر پار : ان ملکوں میں جو سمندر پار واقع ہیں : ماورائے بحر ۔ (۲) کسی ملک کے حدود یاحلقۂ حکومت سے باہر ۔

By sea : سمندر سے : تری سے : براہ سمندر ۔

High sea : گہرا یا کھلا سمندر ۔

On or upon the sea : (۱) جہاز میں :کشتی میں ۔ (۲) لبِ

دریا ؛ سطح سمندر پر ، سمندر کے کنارے ۔

Over the sea : سمندر کے وار پار ؛ سمندر کے اُس پار ۔

Salt or bitter sea : سمندر کا پانی ۔

The four seas : بحو رار بعه ؛ وہ چار سمندر جو برطانیۂ عظمیٰ (Great Britain) کے چاروں طرف ہیں ۔

The seven sea : دیکھو Britol channel

To go to sea : بحری سفر کرنا ؛ ملاح ہونا ؛ ملاح بننا ؛ جہاز رانی سیکھنا ۔

To keep the sea : سمندر کی حفاظت کرنا (تاکہ دشمن قبضہ نہ کر لے) ؛ سمندر کو صاف رکھنا (اپنے جہاز وغیرہ سے) ۔

To put, put off, put out to sea : سمندر میں داخل ہونا ؛ بندرگاہ سے روانہ ہونا ، چلنا ۔

To sea : سمندر میں ۔

To stand out to sea : بندرگاہ سے چلنا ؛ روانہ ہونا ۔

To take the sea : جہاز پر جانا ؛ سوار ہونا ؛ سمندری سفر پر روانہ ہونا ۔

Sea : (a) سمندری ؛ دریائی ؛ بحری ۔

Sea-acorn : (n) بحری بلوط ؛ دریائی بلوط ؛ سمندری بلوط ؛ سیپ کی مچھلی ۔

Sea-adder : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Sea air : (n) بحری ہوا ؛ سمندری ہوا ؛ دریائی ہوا ۔

Sea-air : (a) بحری ہوائی ۔

Sea-anchor : (n) دریائی لنگر ؛ بحری لنگر ؛ یہ ایک قسم کا بادبان ہے جو جہاز کو ہوا کے رخ پر جانے سے روکتا ہے ۔

Sea-anemone : (n) سمندری پھول ۔

Sea-angel :(n) دیکھو Angel-fish

Sea arrow : (n) پرن کلی ؛ ایک قسم کی جھینگا ۔

Sea-bank : (n) (۱) بالو ٹیلا ؛ ریگی ٹیلا ۔ (۲) پشتہ جو سمندر کے کنارے بنایا جاتا ہے ۔

Sea-bass : (n) بعض قسم کی سمندری مچھلیاں ۔

Sea-bat : (n) ماہی پرند ؛ اڑنے والی مچھلی ۔

Sea-bathing : (n) بحری غسل ؛ ساگر اشنان ۔

Sea-beach : (n) ساحل (سمندر) ۔

Sea-bean : (n) (۱) ایک پھلی دار پودے کا نام ۔ (۲) ایک قسم کا صمامہ صدف ۔

Sea-bear : (n) (۱) قطبی ریچھ ؛ خرس بحری ۔ (۲) سگ ماہی یا پشم دار دریائی بچھڑا جو بحرالکاہل کے شمالی علاقوں میں پایا جاتا ہے ؛ فرسیل ۔

Sea-beats : (n) ایک بحری جانور (چوپایہ) ۔

Sea-beaten / -beat : (n) سمندر زدہ ۔

Sea bed : (n) سمندری تہ ۔

Sea-beet : (n) چقندر کی قسم کا ایک پودا جو ساحل سمندر پر اگتا ہے ۔

Sea bells : (n) لبلابی ؛ ایک قسم کا بیل جو ساحل بحر پر ہوتی ہے ۔

Sea-belt : (n) (۱) میٹھی کائی ۔ (۱) ایک قسم کی بحری گھاس ، گیاہ دریائی ۔

Sea-bird : (n) ساحلی پرند ؛ طیرالبحر ۔

Sea-blubber : (n) فالودہ مچھلی ؛ جیلی فش ۔

Sea board : (n) ساحل بحری ؛ خط ساحلی ؛ ساحلی علاقہ ۔

Sea board : (a) ساحل بحری کا؛ ساحلی ۔

Sea-boat : (n) جہاز وغیرہ جو سمندر کی مخصوص صلاحیت رکھتے ہوں ۔

Sea-bob : (n) ایک قسم کی جھینگا مچھلی ۔

Sea-born : (a) بحری مخلوق ؛ جو سمندر میں پیدا ہو ؛ بحر زادہ ؛ دریا زادہ ۔

Sea-borne : (a) (۱) بحری ؛ دریائی ؛ سمندری ؛ جو شے براہ بحر لے

لی جائے ؛ آب آورد ۔ (۲) سمندر میں چلنے والا یا چلتا ہوا (جہاز) ؛ سمندر رواں ؛ بحری تجارت (بیرونی ملکوں سے) ۔

Sea-bound : (a) سمندر سے گھرا ہوا ۔

Sea-bound : (a) عازم بحر ؛ سمندر میں جانے کے لئے تیار ۔

Sea-boy :(n) (۱) جہازی نوکر ۔ (۲) بہت کم سن ملاح ۔

Sea-bream : (n) زریں سر ماہی ؛ گرگ ماہی ؛ شارک ۔

Sea-breeze : (n) نسیم بحری ؛ بحری ہوا ؛ وہ ہوا جو دن کو سمندر کی طرف سے چلتی ہے ۔

Sea-cabbage : (n) بحری گوبھی ؛ ایک قسم کی سبزی جو پکا کر استعمال کی جاتی ہے ۔

Sea-calf : (n) دریائی بچھڑا ؛ سمندری بچھڑا ؛ عجل البحر ؛ عام سیل ۔

Sea-canary : (n) سفید وہیل ۔

Sea-captain : (n) تجارتی جہاز کا کپتان ۔

Sea-cat : (n) (۱) عام سیل ۔ (۲) گرگ ماہی ۔ (۳) شارک ۔

Sea-catfish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Sea-change : (n) (۱) بحری تغیر ۔ (۲) (استعارۃً) تغیر ؛ تبدیل کیفیت ۔

Sea-chest : (n) ملاحوں کا صندوقچہ (جس میں کپڑے رکھتے ہیں) ۔

Sea-cliff : (n) بحری چٹان ۔

Sea-cloth : (n) دریائی ، یہ ایک طرح کا کپڑا ہے جو ناٹک میں ساحل سمندر کا سماں دکھانے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Sea-coal : (n) (۱) (قدیم) معدنی کوئلہ ؛ پتھر کا کوئلہ ؛ فحم معدنی ۔ (۲) نفظ دار برادہ کوئلہ ۔

Sea-coast : (n) ساحل ؛ ساحل بحر ؛ ساحل سمندر ؛ کنارہ ۔

Sea-cock : (n) (۱) پرندوں اور مچھلیوں کی قسمیں ۔ (۲) نلی جس کے ذریعے سمندر کا پانی جہاز کے اندرونی حصے میں لیا جاتا ہے ۔

Sea-colander : (n) ساگر سرونڈ ؛ ایک قسم کی بحری گھاس جس کے پتے سوراخ دار ہوتے ہیں ۔

Sea-cole : (n) دیکھو Sea-cabbage

Sea-cook : (n) ملاحوں اور جہاز رانوں میں ایک قسم کی گالی ۔

Sea-coot : (n) مرغابی کی قسم ۔

Sea-cow : (n) دریائی گائے ؛ گاؤ بحری ؛ ایک قسم کی بڑی مچھلی ۔

Sea-crab : (n) بحری کیکڑا ۔

Sea-craft : (n) (۱) بحر نورد جہاز ۔ (۲) جہاز رانی کا ہنر ۔

Sea-crow : (n) ساگر بگلا ؛ جنقلہ ۔

Sea-crust : (n) صدف ماہی وغیرہ کی تہ جو لوہے کے جہاز پر جم جاتی ہے ۔

Sea-cucumber : (n) راب بحری ؛ خراطین بحری خصوصاً وہ کیڑے جنہیں یورپ میں پکا کر کھاتے ہیں ۔

Sea-cut : (a) سمندری کٹاؤ سے بنا ہوا ۔

Sea-daddy : (n) تجربہ کار ملاح جو نئے ملاحوں کو کام سکھاتا ہے یا ہدایت دیتا ہے ۔

Sea-devil : (n) (۱) بحری شیطان ۔ (۲) شیطان ماہی ؛ ایک قسم کی مچھلی ۔

Sea-dike : (v) پشتہ ؛ روک سمندر کے کنارے ۔

Sea-dog : (n) (۱) عجل البحر؛ عام سیل ۔ (۲) بحری ڈاکو ۔ (۳)پرانا ملاح ؛ مشاق ملاح یا جہاز راں ؛ دریا گشت ۔ (۳) ایک افقی روشنی جسے خراب موسم کا پیش خیمہ سمجھا جاتا ہے ۔

Sea-dotterel : (n) ایک قسم کا بحری پرند ؛ پلادر ۔

Sea-dragon : (n) (۱) مختلف قسم کی مچھلیوں کا نام ۔ (۲) اژدھے سے مشابہ فرضی عفریت ۔

Sea-drake : (n) ماہی خور ؛ ایک قسم کا جانور ۔

Sea drome : (n) بحری طیارہ گاہ ؛ تیرتا طیارہ گاہ ۔

Sea-duck : (n) بحری بط ؛ بطخ ۔

Sea-eagle : (n) دریائی عقاب ؛ عقاب بحری ؛ یہ ایک طرح کا ماہی گیر عقاب ہے ۔

Sea-ear : (n) ایك قسم کا یك صمامہ صدف ؛ گوش صدفہ ؛ ایک قسم کا گھونگا ۔

Sea-eel : (n) بڑی بام ؛ سمندری بام ۔

Sea-egg : (n) بحری خار پشت ؛ سیپہ ؛ سابی ۔

Sea-elephant : (n) فیل البحر ؛ پیل ماہی ؛ یہ ایك قسم کا بڑا بچھڑا ھے جس کے سونڈ ہوتی ھے ۔

Sea-fan : (n) ایك قسم کا مونگا ؛ پنکھ مونگا ۔

Sea farer : (n) ملاح ؛ دریا نورد ۔

Sea faring : (n) (۱) سمندری سفر ؛ بحری سفر بہ کثرت مشغلہ یا بہ غرض لطف اندوزی ۔ (۲) ملاحی ؛ جہازی ؛ بحری سیاح ۔ (۳) ملاح ؛ دریا نورد ۔

Sea-fearing : (n) سمندر میں بہ کثرت آمد و رفت رکھنے والا ؛ جہازی ؛ بحری سیاحت کرنے والا ۔

Sea-feather : (n) ایك قسم کا مونگا ۔

Sea-fennel : (n) دیکھو Samphire

Sea-fensible : (n) بحری پولس کا معمر سپاہی ۔

Sea-fen : (n) (۱) فرن نما مونگا ۔ (۲) ایك قسم کا فرن ۔

Sea-fight : (n) بحری لڑائی ؛ جہازی جنگ ۔

Sea-fire : (n) بحری فسفریت ؛ بحری صوافگنی ؛ جوت ۔

Sea-fish : (n) سمندری مچھلی ۔

Sea-fishery / -fishing : (n) بحری ماہی گیری ۔

Sea-flower : (n) سقاق البحر ؛ پھول مونگا ؛ گل دریا ؛ گل بحری ۔

Sea-foam : (n) (۱) سمندری جھاگ ۔ (۲) دیکھو Meerschaum ۔

Sea-fog : (n) سمندری کہر ۔

Sea-food : (n) سمندر سے حاصل کیا ہوا کھانا ؛ (مثلاً مچھلی ، صدف وغیرہ) ۔

Sea-fowl : (n) مرغابی ؛ بحری پرند ۔

Sea-fox : (n) روبہ ماہی ؛ ایك قسم کی شارك مچھلی جس کی دم لمبی ہوتی ھے ؛ دم دراز یا دراز دم ۔

Sea-fret : (n) دیکھو Sea-fog

Sea-front : (n) بحر رویہ ؛ شہر یا عمارت کا وہ حصہ جس کا رخ سمندر کی طرف ہو ۔

Sea-froth : (n) دیکھو Sea-foam

Sea-gate : (n) سمندر کی لہروں کا اتار چڑھاؤ ۔

Sea-gate : (n) (۱) سمندر تك پہنچنے کا راستہ ۔ (۲) وہ مقام جہاں سے سمندر کو جایا جا سکے ۔ (۳) آب بند ؛ (موج) بحر سے محفوظ رکھنے کا دروازہ ۔

Sea-gherkin : (n) سمندری کھیرا ؛ خیار بحری ۔

Sea-giliflower : (n) (۱) بحری گلاب ؛ دریائی گلاب ۔ (۲) ایك قسم کی چھوٹی سامن مچھلی ؛ سامنی ۔

Sea-girdle : (n) ایك بڑی دریائی گھاس ۔

Sea-girt : (n) دریا بند ؛ محصور دریا ؛ محصور بحر ۔

Sea-god : (n) رب البحر ؛ بحری دیوتا ؛ سمندری دیوتا ۔

Sea-goddess : (n) ربة البحر ؛ بحری دیوتا ؛ سمندر کی دیوی ۔

Sea-going : (a) (۱) بحر نورد ؛ بحری سفر ؛ وہ جہاز ؛ جو کھلے سمندر میں سفر کرنے کے لئے مخصوص کیا گیا ہو ؛ تہ رو ۔ (۲)دیکھو Seafaring ۔

Sea-goose : (n) ایك قسم کا جھلی یا پرند جو پانی میں چلتا پھرتا اور تیرتا ھے ۔

Sea-grape : (n) (۱) سرو بحری ۔ (۲) خلیجی نرسل ۔ (۳) (جمع) سیاہ ماہی کے انڈے ۔

Sea-grass : (n) بحری گھاس ۔

Sea-green : (a) سبز ؛ آسمانی ؛ پستئی ۔

Sea-green : (n) گہرا سبز رنگ ۔

Sea-gull : (n) بحری بگلا ؛ جنقلہ ۔

**Sea-hare : (n)** ایک قسم کا گھونگا جس کا جسم بیضوی ہوتا ھے اور جسے چار گیرے ہوتے ہیں ۔

**Sea-hawk : (n)** یاغو ؛ کرکر ؛ باز بحری ۔

**Sea-hedgehog : (n)** خار پشت بحری ؛ دریائی سیہہ ۔

**Sea-heath : (n)** ایک قسم کی جھاڑی ۔

**Sea-hen : (n)** ایک قسم کی مچھلی ؛ بعض دوسری قسم کی مچھلیوں کا نام ۔

**Sea-hog : (n)** خنزیر بحری ؛ خوک دریائی ؛ سوسمار بحری ۔

**Sea-holly : (n)** ایک قسم کا پودا Eryngo ۔

**Sea-holm : (n)** دیکھو Sea-holly

**Sea-horizon : (n)** وہ خط جہاں آسمان اور سمندر ملتے ہوئے نظر آتے ہیں ۔

**Sea-horse : (n)** (۱) دریائی گھوڑا ؛ میش دریائی ؛ دریائی بھینسا ؛ ایک بحری جانور جو گینڈے سے ملتا جلتا ھے ۔ (۲) والرس ؛ گاؤ دریائی ؛ گئو مچھ ۔ (۳) دریائی دیوتا جس کا آدھا جسم گھوڑے کا اور آدھا مچھلی کا بیان کیا جاتا ھے ؛ گھڑ مچھلی ۔

**Sea-hound : (n)** سگ ماہی ۔

**Sea-island / -island cotton : (a)** عمدہ قسم کا کپاس جو جارجیا اور جنوبی کیرولینا میں اگائی جاتی تھی ۔

**Sea-ivory : (n)** بحری پستانی جانور کے دانتوں اور سینگوں سے حاصل کیا ہوا عاج ۔

**Sea-jelly : (n)** فالودہ مچھلی ۔

**Sea-kale : (n)** دیکھو Sea cabbage

**Sea-keeping : (a)** (شدید طوفان میں بھی) رہنے والا ۔

**Sea-kidney : (n)** نرگس دریائی ؛ ایک بحری پھول ۔

**Sea-king : (n)** مَلِک البحر؛ سمندری راجا ؛ زمانۂ متوسط کا بحری ڈاکو ؛ بحری قزاقوں کا سرگروہ یا سردار ۔

**Sea- lane : (n)** جہاز کا مقررہ راستہ ۔

**Sea-lark : (n)** بعض قسم کے بحری پرندے ۔

**Sea-laurel : (n)** بحری لارل (کا پودا جس کی پتیاں چکمدار ہوتی ہیں ) ۔

**Sea-lavender : (n)** ایک قسم کا پودا ۔

**Sea-law : (n)** بحری قانون ۔

**Sea-lawyer : (n)** (۱) ایک قسم کی سیل مچھلی ۔ (۲) (مجازاً) حجتی ؛ کج بحث شخص ۔

**Sea-league : (n)** تین بحری میل ۔

**Sea-legs : (n)** (مجازاً) جھکولے کھاتے ہوئے جہاز پر چلنے کی عادت یا مشق ۔

**Sea lentil : (n)** گیاہ بحری ۔

**Sea-leopard : (n)** ایک قسم کی سیل مچھلی ۔

**Sea letter : (n)** جہاز کا پروانۂ راہ داری جو جنگ کے زمانہ میں غیر جانب دار جہاز کو بندرگاہ چھوڑنے کے وقت دیا جاتا ھے ۔

**Sea-level : (n)** (۱) سطح بحر ؛سمندر کی سطح ؛ سطح آب ۔ (۲) مد و جزر کی دریائی سطح ؛ درمیانی سطح ؛ اوسط سطح ۔

**Sea-light : (n)** روشن مینار ؛ رہنما مینار

**Sea-lily : (n)** ساگر کنول ؛ نیلوفر بحری ؛ سوسن بحری ۔

**Sea-line : (n)** (۱) خط بحر ؛ خط دریا ۔ (۲) بحری افق ؛ دریائی افقی ۔ (۳) سمندر میں استعمال کی جانے والی شست (مچھلی پکڑنے کی ڈور) ۔

**Sea-line : (n)** سیل سے مشابہ لومڑی کا سمور (آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ میں پایا جانے والا ) ۔

**Sea-lion : (n)** بحری شیر ؛ دریائی شیر ؛ ایک قسم کا دریائی بچھڑا جس کے کان بہت لمبے لمبے ہوتے ہیں ؛شیر ماہی ؛ خرگوش آبی ۔

**Sea-lock : (n)** سمندر کی شاخ جو خشکی کی طرف ہو ۔

Sea-log : (n) بحری سفر کی سرکاری روداد ۔

Sea-lord : (n) امیر بحریہ ۔

Sea-louse : (n) (۱) ایک قسم کا طفیلی قشریہ ۔ (۲) کیکڑے کی ایک قسم ۔

Sea-lungs : (n) فالودہ مچھلی ؛ رخورہ ۔

Sea magpie : (n) دیکھو Oyster-catcher

Sea-maid : (n) (۱) جل پری ۔ (۲) ساگر دیوی ۔

Sea-maiden : (n) دیکھو Sea-maid

Sea-mall/ -maw : (n) بحری بگلا ۔

Sea-mark : (n) (۱) بحری نشان ۔ (۲) منارہ یا کوئی شے جس سے جہاز رانی میں مدد مل سکے ؛ بحری سنگ میل یا ستون ۔

Sea-mat : (n) ایک قسم کا چھوٹا گھونگا ؛ کرم مرجانی ؛ کرم آبی ۔

Sea-melon : (n) ایک قسم کا گھونگا یا بحری کیچوا ۔

Sea mew : (n) دیکھو Sea-mall

Sea-mile : (n) بحری میل ؛ جغرافی میل ۔

Sea mobile : (n) موٹر سے چلنے والا چھوٹا مال بردار جہاز ۔

Sea-monk : (n) ایک قسم کی سیل مچھلی ۔

Sea-monster : (n) عفریت بحری ؛ سمندر کا دیو ؛ سمندر کا بڑا اور مہیب جانور ۔

Sea-morse : (n) دریائی گھوڑا ؛ والرس ۔

Sea-moss : (n) گیاہ دریائی ؛ سمندری کائی ۔

Sea-most : (a) سمندر کے قریب ترین ۔

Sea-mouse : (n) (۱) موش دریائی ؛ موش بحری ؛ ایک طرح کا رنگین بحری کیڑا ۔ (۲) بعض قسم کی چھوٹی بحری چڑیوں کا نام ۔

Sea-mud : (n) ساگر کھات ؛ بحری کیچڑ ؛ سمندری کیچڑ جو کھات کے کام آتی ھے ۔

Sea-necklace : (n) ایک قسم کی مچھلی کی بیضہ دانیوں کا زنجیرہ ؛ مچھلی مالا ؛ ساگر کنٹھی ۔

Sea-needle : (n) ایک قسم کی مچھلی ؛ نیزہ ماہی ؛ برچھا مچھلی ۔

Sea-nettle : (n) نیش دار فالودہ مچھلی ۔

Sea-nymph : (n) (۱) جل پری ؛ بنت البحر ۔ (۲) قطب شمالی کا بطریل ۔

Sea-oak : بحری بط ؛ ایک قسم کا بحری نرسل ۔

Sea-orange : (n) لال گھونگا ؛ ایک قسم کا گھونگا ۔

Sea-orb : (n) گول مچھلی ؛ وہ مچھلی جو اپنے کو پھلا کر گولے کی شکل اختیار کر لیتی ھے ۔

Sea-otter : (n) بحری اودبلاؤ ۔

Sea-otter cabbage : (n) ایک قسم کی بڑی بحری گھاس ۔

Sea-owl : (n) بوم ماہی ۔

Sea-pad : (n) ستارہ ماہی ۔

Sea-painter : (n) مضبوط لمبا رسا جو بچاؤ کشتی میں استعمال ھوتا ھے ۔

Sea-parrot : (n) بو قلموں منقار ؛ ایک بحری پرند ؛ نیز ایک قسم کی مچھلی ۔

Sea-pass : (n) بحری اجازت نامہ ؛ وہ اجازت نامہ جو دوران جنگ غیر جانب دار جہازوں کو بندرگاہ چھوڑتے وقت دیا جاتا ھے ۔

Sea-peach : (n) دریائی شفالو ؛ آڑو گھونگا ؛ گھونگے کی ایک قسم ۔

Sea-pear : (n) دریائی ناشپاتی ؛ مشکیلا ؛ گھونگے کی ایک قسم ۔

Sea-pen : (n) ساگر بام ؛ مار ماہی ؛ ایک بحری سانپ ۔

Sea-pheasant : (n) ٹربٹ؛ بڑی چپٹی مچھلی جو کھانے میں بہت لذیذ ھوتی ھے ۔

Sea-pie : (n) صدف گیر ؛ ایک قسم کا بحری پرند ۔

Sea-piece : (n) تصویر آب ؛ بحری تصویر ؛ دریائی منظر کی تصویر ۔

Sea-pig : (n) خنزیر بحری ؛ خوک دریائی ؛ ایک قسم کی سبزی خور دودھ پلانے والا جانور جو بحرہند میں پایا جاتا ھے ۔

Sea-pigeon : (n) بعض قسم کے دریائی پرندوں کا نام ۔

Sea-pike : (n) نیزہ ماہی ۔

Sea-pink : (n) بحری گلاب : ساگر کنول ۔

Sea-plane/ Seaplane : (n) بحری طیارہ : بحری ہوائی جہاز (جو پانی پر سے اڑتا ہے اور پانی پر اترتا ہے) ۔

Sea plantain : (n) بحری جھاڑی ۔

Sea-poacher : (n) ایک قسم کی چھوٹی سی مچھلی کا نام : چور مچھلی ۔

Sea-porcupine : (n) ایک قسم کی خارپشت مچھلی ۔

Sea-pork : (n) غلاف پوش رخوہ ۔

Sea-port : (n) بندر : بندرگاہ ۔

Sea post : (n) بحری ڈاک ۔

Sea-power : (n) (۱) وہ قوم جو زبردست بحری طاقت کی حامل ہو ۔ (۲) وہ ملک جس کے پاس ایسے ہتھیار ، تنصیبات ، قومی ذرائع ہوں اور اس کے جغرافیائی حالات ایسے ہوں کہ وہ بحری اور فضائی کنٹرول کر سکے ۔

Sea-pressure : (n) (۱) سیون مار : سیون دبانے کا آلہ : سیون استری ۔ (۲) سہاگا : وہ آلہ جس سے ہل کی لکیریں مٹاتے ہیں : میز : گڑڑا ۔

Sea-pumpkin : (n) دیکھو Sea-melon

Sea-purple : (n) ایک قسم کا صدف جس سے ارغوانی رنگ نکلتا ہے : اس سے نکالا ہوا ارغوانی رنگ ۔

Sea-purse : (n) (۱) سونڈ مچھلی کی بیضہ دانی ۔ (۲) بھنور جو لہروں کے کنارے ٹکرانے سے بنتا ہے ۔

Sea-quail : (n) پلور کی قسم کا ایک پرند ۔

Sea-quake /Seaquake : (n) بحری زلزلہ ۔

Sea-raddish :(n) جنگلی مولی کی ایک قسم ۔

Sea-raven : (n) (۱) ماہی خور : حواصل ۔ (۲) جنوبی امریکا کی ایک بڑی مچھلی ۔

Sea-return : (n) راڈار کی باز گشت جو موجوں سے ٹکڑا کر واپس آتی ہے اور نشانے کی نشان دہی کو تاریک بنا دیتی ہے ۔

Sea-rim : (n) بحری افق ۔

Sea-robin : (n) (۱) ایک چھوٹی مچھلی : گیندا مچھلی جس کا سینہ سنہری ہوتا ہے ۔ (۲) چتلا مگس گیر ۔

Sea-room : (n) جہازی میدان یا وسعت : سمندر میں اتنی جگہ کہ جہاز مڑ سکے ۔

Sea-rover : (n) [Du. ' Zeerover'.] (۱) بحری ڈاکو : بحری چور ۔ (۲) بحری ڈاکوؤں کا جہاز : بحر تاز ۔

Sea-roving : (n) بحری قزاقی ۔

Sea-roving : (a) بحری قزاقی کرنے والا ۔

Sea-rush : (n) بحری سینٹھا ۔

Sea-salt : (n) سمندری کھار : بحری نمک ۔

Sea-sand : (n) (۱) بحری ریت ۔ (۲) بحری ریت کا علاقہ ۔

Sea-scape/ Seascape : (n) منظرۂ بحر : دریائی منظر کی تصویر ۔

Sea-scorpion : (n) عقرب ماہی : ایک قسم کی مچھلی : بچھو مچھلی ۔

Sea-scouts : (n) بحری اسکاؤٹ : ہوائی اسکاؤٹ کی ایک شاخ ۔

Sea-serpent : (n) (۱) بحری سانپ : دریائی سانپ : سمندری سانپ ۔ (۲) بعض قسم کی مچھلیاں ۔

The sea-serpents : بحری عفریت : یہ ایک دیو ہیکل عجیب الخلقت حیوان ہے جس کی نسبت مشہور ہے کہ سمندر کی تہ میں رہتا ہے اور اس کی شکل سانپ سے ملتی جلتی ہے ۔

Sea-service : (n) بحری ملازمت یا خدمت : بحریہ کی ملازمت ۔

Sea-shell : (n) (۱) صدف : سیپ یا سیپی ۔ (۲) سیپی کی بنی ہوئی مصنوعات ۔

Sea-shore : (n) (۱) ساحل بحر : کنارہ ۔ (۲) مدو جزر کا درمیانی فاصلہ ۔

Sea-sick : (a) (۱) بحری مریض : دریائی مریض : وہ مریض جس کو جہاز کے ہچکولے سے قے آتی ہو یا متلی ہوتی ہو ۔ (۲) سمندر روگی ۔

Sea-sickness : (n). بدام : بخار : غشیان بحری : بحری قے : سمندر روگ

Sea-side/ Seaside : (n) (۱) ریف : کنار بحر : عند البحر ۔ (۲) بحری مقامات : وہ مقامات جو سمندر کے کنارے یا قریب واقع ہوں ۔

Sea-side : (a) عند البحر کا : بحری مقامات کا ۔

Sea-sleeve : (n) دیکھو Cuttlefish

Sea-slug : (n) (۱) ایک قسم کا گھونگا ۔ (۱۲) معدہ پایان ۔

Sea-snail : (n) بحری گھونگا : ملزونہ بحری : گھونگا مچھلی ۔

Sea-snake : (n) دیکھو Sea-serpent

Sea-snipe : (n) (۱) دیکھو Dunlin ۔ (۲) ایک قسم کی چھوٹی مچھلی : چہا مچھلی ۔

Sea-song : (n) ملاحوں کا گیت ۔

Sea-speed : (n) جہاز کی عام رفتار ۔

Sea-spider : (n) (۱) مکڑی : کیکڑا ۔ (۲) ایک قسم کا مفصل پا ۔ (۳) ہشت نیش صدفہ ۔

Sea-squirt : (n) مشکیلا ۔

Sea-star : (n) ستارہ ماہی ۔

Sea-starwort : (n) تارا پھول کی ایک قسم ۔

Sea-strawberry : (n) ایک قسم کا گھونگا : بحری گھونگا ۔

Sea-sunflower : (n) سمندر پھول ۔

Sea-swallow : (n) بحری ابابیل ۔

Sea-swine : (n) سگ ماہی ۔

Sea term : (n) ملاحوں کی اصطلاح ۔

Sea-thief : (n) بحری قزاق : سمندری ڈاکو ۔

Sea-thistle : (n) دیکھو Sea-holly

Sea-thong : (n) ایک قسم کی بحری گھاس ۔

Sea-thrift : (n) دیکھو Sea-pink

Sea-time : (n) (۱) بحری وقت (دو پہر سے دوپہر تک) ۔ (۲) سمندر میں گزرا ہوا وقت ۔

Sea-toad : (n) ماہی گیر مینڈک ۔

Sea-town : (n) بحری شہر : بندرگاہ ۔

Sea-train : (n) (۱) ریل کے ڈبوں کو لے جانے والا جہاز ۔ (۲) فوج یا بحریہ کی گاڑیوں کا دستہ ۔

Sea-trout : (n) بحری ٹراؤٹ : بعض دوسری قسم کی مچھلیوں کا نام ۔

Sea-trumpet : (n) ایک قسم کی بڑی بحری گھاس ۔

Sea-turn : (n) سمندری ہوا ۔

Sea-turnip : (n) ایک قسم کی بحری گھاس ۔

Sea-unicon : (n) سینگ دار مچھلی ۔

Sea-urchin : (n) بحری خار پشت : ساہی : سیہہ ۔

Sea-valve : (n) بھاپ سے چلنے والے جہاز کے پیندے یا بازوؤں میں لگا صمام ۔

Sea-view : (n) مناظرۂ بحر : بحر منظر ۔

Sea-wall : (n) بحری پشتہ : بند : بحری بند ۔

Sea-walled : (a) (۱) پشتہ بند ۔ (۲) سمندر سے گھرا ہوا : سمندر بند ۔

Sea-ware : (adv.) دیکھو Seaward

Sea-ware : (n) [OE. 'Seaward'.] بحری گھاس جو کھاد کے کام آتی ہے : بحری کائی : صوف البحر ۔

Sea-washed : (a) بحری موجوں سے بھیگا ہوا : شست و شو کیا ہوا (بحری موجوں سے) : دھویا ہوا : مرطوب کیا ہوا : نم کیا ہوا ۔

Sea-wasp : (n) نیشن دار فالودہ مچھلی ۔

Sea-watch : (n) وہ وقت جب (جہاز کی) عملے کے ایک حصے کو ڈیوٹی (فرائض) کی انجام دہی کے لئے عرشے پر تیار رہنا پڑتا ہے ۔

**Sea-water : (n)** سمندر کا پانی : کھارا پانی : آبِ شور ۔

**Sea-wax : (n)** دیکھو Maltha

**Sea-way / Seaway : (n)** (۱) جہاز کی رفتار یا روانی ۔ (۲) کھاڑی جس میں طوفان کے وقت جہاز پناہ لے ۔ (۳) سمندری شاہراہ : سمندر : کھلا سمندر ۔ (۴) بحر متلاطم ۔

**Sea-weary : (a)** (۱) سمندر یا بحری سفر سے تھکا ہوا ۔ (۲) سمندر تفور: سمندری زندگی سے خستہ حال ۔

**Sea-weed : (a)** کائی : بحری گھاس یا ترسل : صوف البحر ۔

**Sea-weedly : (a)** بحری گھاس سے بھرا ہوا ۔

**Sea-whip : (n)** مرجان سوطی : مونگا جس کی شکل کوڑا کی سی ہوتی ہے ۔

**Sea-widgeon : (n)** بحری بط ۔

**Sea-wife : (n)** ایک قسم کی بڑی مچھلی جو چٹانوں کے گرد منڈلاتی رہتی ہے ۔

**Sea-willow : (n)** کاغذی نرسل ۔

**Sea-wind : (n)** نسیم بحری ۔

**Sea-wing : (n)** ایک قسم کا دو پرت والا گھونگا : پرت گھونگا ۔

**Sea-wise : (a)** ماہر سمندر ۔

**Sea-wolf : (n)** (۱) فیل ماہی : بھیڑ یا مچھلی : ایک قسم کی بڑی مچھلی: گرگ ماہی۔ (۲) بحری قزاق : سمندری ڈاکو ۔ (۳) خانگی مسلح جہاز ۔

**Sea-worthiness : (n)** قابل بحر ہونا : بحر شایانی : سمندر میں چلنے کی قابلیت ، صلاحیت ۔

**Sea-worthy : (a)** قابل بحر: سمندر میں سفر کرنے کے لائق: ساگر لیس: بحر شایاں ۔

**Sea-wrack : (n)** تیرتی کائی : بحری خس و خاشاک ۔

**Seah : (n) [Heb. 'Seah'.]** ایک عبرانی پیمانہ ۔

**Seal : (n) [OE. 'Seol'.]** (۱) سیل : دریائی بچھڑا : سگ ماہی ۔ (۲) سگ ماہی کی کھال یا چمڑا ۔

**Seal : (n) [Afr.]** (۱) مُہر : خاتم : چھاپ : مہر عدالت : علامت : نشان : ٹھپہ ۔ (۲) تصدیق : توثیق : تاکید : ضمانت ۔ (۳) ڈاٹ : رخنہ پیدا کرنے والی شے (خصوصاً پانی روکنے والی) : پانی کی تھوڑی مقدار جو گیس میں رہتی ہے تاکہ گیس نہ نکل سکے ۔ (۴) مہر کلاں : بر طانیہ کی سرکاری مہر ۔

To set one's seal : دستاویز (وغیرہ پر) مُہر لگانا : تصدیق کرنا : توثیق کرنا ۔

Under (one's) seal : مہر شدہ ۔

**Seal : (n) [ON. 'Selja'.]** بید کا درخت ۔

**Seal : (v) [OFr. 'Seeler'.]** (۱) مہر لگانا : مہر ثبت کرنا ۔ (۲) تصدیق کرنا : توثیق کرنا ۔ (۳) مہر لگا کر بند کرنا : سر بمہر کرنا ۔ (۴) چھپانا : پوشیدہ کرنا : مخفی: بند رکھنا ۔ (۵) ٹانکا لگانا ۔ (۶) قطعی فیصلہ کر دینا ۔

To seal a (person's) eyes or ears : اندھا یا بہرہ کر دینا ۔

To seal (a person's) lips : منہ بند کر دینا : منہ سی دینا ۔

To seal off : کسی علاقے کو اس طرح کاٹ دینا کہ وہاں کے باشندے بھاگ نہ سکیں ۔

**Seal : (v)** سیل کا شکار کرنا ۔

**Seal-calf : (n)** سیل کا بچہ ۔

**Seal-fur : (n)** سیل کا سمور ۔

**Seal-grain : (n)** سیل کا چمڑا تیار کرنا ۔

**Seal-lock : (n)** مہر دار تالا ۔

**Seal-off : (v)** مضبوطی سے بند کر دینا ۔

**Seal-pipe : (n)** منہ بند نلکی : مہردار نلکی : سر بمہر نلکی ۔

**Seal-plush : (n)** نقلی سمور سگ ماہی ۔

**Seal-ring : (n)** مہر دار انگوٹھی : انگوٹھی : خاتم : انگشتری ۔

**Seal skin : (n)** (۱) سگ ماہی کی کھال یا چمڑا ۔ (۲) سمور سگ ماہی۔ (۳) پوستین جو اس قسم کے سمور سے بنائی جائے ۔

**Seal skin : (a)** سگ ماہی کی کھال یا چمڑے سے بنا ہوا ۔

Seal-top : (a) مہر دار (چمچہ) : چمچہ جس کے دستے میں مہر بنی رہتی ہے ۔

Seal-wort : (n) ایک قسم کا سوسن نما پھول : اس کو مہر سلیمان بھی کہتے ہیں ۔

Sealed : (n) (۱) مہر شدہ : مہر بند : سر بمہر ۔ (۲) (نقابت) سوسمار کا تعلق ۔

Sealed book : (n) عیسائیوں کی دعاؤں کی کتاب : سر بمہر کتاب : کتاب سر بستہ ۔

Sealed orders : (n) تحریری ہدایات جو جہاز کے کپتان کو منزل سفر بتانے کے لئے دی جاتی ہیں اور جسے بندرگاہ چھوڑنے سے پہلے کھولا نہیں جا سکتا ہے ۔

Sealed-pattern : (n) بندوق کی گولیوں کے نشانات کا نقشہ جو برطانوی دفتر جنگ سے منظور شدہ ہے ۔

Sealed-verdict : (n) وہ فیصلہ جو جج کی غیر حاضری میں سر بمہر لفاف میں دیا جاتا ہے ۔

Sealer : (n) مہر لگانے والا: ناپ تول کا انسپکٹر ۔

Sealer : (n) سیل گیر : سیل پکڑنے والا : دریائی بچھڑے کا شکاری : دریائی بچھڑوں کا شکار کرنے والا (شخص یا جہاز) ۔

Sealing : (n) (۱) نقش مہر ۔ (۲) مٹی یا دھات کا ٹکڑا جس پر مہر کے نقش بنائے گئے ہوں ۔ (۳) پارسل وغیرہ لپیٹنے کا کاغذ ۔

Sealing : (n) سیل مچھلی کا شکار ۔

Sealing-wax : (n) لاک : چپڑا لاکھ : مہر لگانے کا موم ۔

Sealyham : (n) [Name of the seat of Edwales family.] بحری یوگیر : ایک قسم کا شکاری کتا ۔

Seam : (n) [OE.] (۱) سیون : دوخت : جراحی ٹانکا : ندبہ ۔ (۲) جوڑ ۔ (۳) درز : دراز : شگاف : لکیر : شکن : دھاری: مانگ ۔ (۴) پتلی پرت : طبقہ : تہ (ارض)۔ (۵)(ارضیات) رگۂ باریک ۔ (۶) (بناٹی) جراب وغیرہ دھاری جو دیکھنے میں جوڑ جیسی لگتی ہے : جرابوں کے کنارے ۔

Seam : (n) [OE.] (۱) بار بردار گھوڑے کا بوجھ ۔ (۲) ایک کھیپ (خصوصاً ۳ ہنڈرویٹ گھاس یا پیال وغیرہ کی) ۔

Seam : (n) [OFr. 'Saim'.] سور کی چربی ۔

Seam : (v) (۱) سیون ملانا : جوڑ ملانا : جوڑ لگانا : ٹانکا لگانا ۔ (۲) دھاریاں بنانا : دھاریاں کاٹنا : داغ دھبا لگانا : نشان ڈالنا ۔ (۳) جرابوں میں کنارے بنانا ۔ (۴) پھٹ جانا ۔

Seam-lace : (n) سلائی کا فیتہ : ٹانکا لگانے کا فیتہ ۔

Seam-set : (n) جوڑوں کو ہموار کرنے یا بند کرنے کا آلہ ۔

Seam-stitch : (n) (جرابوں پر) جوڑ جیسا نشان ۔

Seam-pressure : (n) (۱) سیون مار : سیون دبانے کا آلہ : سیون استری ۔ (۲) سہاگہ : وہ آلہ جس سے ہل کی لکیریں مٹاتے ہیں : میز : کڑکڑا ۔

Seaman : (n) [OE. 'Saeman(n)'.] (۱) کشتی بان : ملاح : جہاز راں : اہل جہاز ۔ (۲) بحری سپاہی جو افسر نہ ہو : ماہر جہاز راں جو افسر نہ ہو ۔

Leading, able, ordinary seaman : برطانوی شاہی بحریہ کے جہاز رانوں کے تین درجے ۔

Merchant seaman : تجارتی جہاز کے جہاز راں۔

Seamanlike : (adv.) جہاز راں کی طرح ۔

Seamanly : (a) دیکھو Seamanlike

Seamanship : (n) ملاحی : جہاز رانی ۔

Seamed : (a) (۱) جوڑ دار : سیون دار : نشان دار ۔ (۲) جھری دار: پر شکن ۔

Seaming : (n) (۱) سیون ملانا : جوڑ ملانا ۔ (۲) جوڑ : سیون ۔

Seaming lace : (n) دیکھو Seam-lace

Seaming-machine : (n) دھات کی چادروں کو جوڑنے کی مشین ۔

Seamless : (a) بے جوڑ : بے شکن : بے درز : بے درخت : بے سیون ۔

Seamster/ Seampster : (n) [OE. 'Seamstre'.] خیاط : درزی : سوزن کار ۔

Seamstress/ Seampstress : (n) خیاط : درزن : سوزن کار : سلائی کرنے والی : اجرت پر اوروں کے کپڑے سینے والی عورت ۔

Seamy : (a) (۱) سیون دار : سلائی دار : درز دار : دوخت دار ۔ (۲) سیون نما : درز نما ۔

Seamy side : (n) (۱) سیون دار رُخ ؛ سلائی دار رخ ؛ کپڑے کا وہ رخ جدھر سیون ہوتی ہے ؛ الٹا رخ ؛ الٹی طرف ۔ (۲)(مجازاً) خراب رخ یا پہلو ؛ ناگوار پہلو ؛ زندگی کا تاریک پہلو ۔

Seance : (n) [Fr.] (۱) مجلس؛ محفل ؛ جلسہ؛ علمائے منکرین کا جلسہ. (۲) حاضرات ؛ مجلس حاضرات ۔ (۳) طبی علاج کے لئے بیٹھنا ؛ تصویر بنوانے کے لئے بیٹھنا ۔

Sear : (n) [OFr. 'Serre'.] (بندوق) گھوڑ روک ؛ وہ آنکڑا جو (بندوق کے) گھوڑے کو ایک جگہ روکے رکھتا ہے ۔

Tickle or light of the sear : (مجازاً) زود اشتعال پذیر ۔

Sear : (v) [OE. 'Searian'.] (۱) سُکھانا ؛ خشک کرنا ؛ افسردہ کرنا ؛ پژ مردہ کرنا ؛ پالا مارنا ۔ (۲) داغ دینا ؛ داغ لگانا ؛ گُل دینا ۔ (۳) (مجازاً) سخت کرنا ؛ بے حس کرنا ؛ مردہ کرنا (ضمیر وغیرہ) ۔ (۴) (زخم ، رگ وغیرہ کو) داغ کر بند کرنا ۔

To sear up : (زخم ، رگ وغیرہ کو) داغ بند کرنا ۔

Search : (n) [AFr. 'Serche'.] (۱) تلاش ؛ جستجو ؛ تجسس ؛ ڈھونڈ ۔ (۲) دیکھ بھال ؛ تلاشی ؛ تفتیش ؛ تحقیق ۔ (۳) سرایت ۔

Right of search : تلاشی کا حق ؛ حق تفتیش ؛ بین الاقوامی قانون کہ دوران جنگ متخاصمین کو یہ حق حاصل ہے کہ جس غیر جانب دار جہاز کی چاہیں تلاشی لے لیں ۔

To make a search : جستجو کرنا ؛ تلاش کرنا ۔

Search : (v) (۱) تلاش کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ تحقیق ؛ تدقیق کرنا ؛ ڈھونڈنا ؛ تجسس کرنا ؛ کھوج لگانا ؛ تفحص کرنا ۔ (۲)تلاشی لینا ؛ خانہ تلاشی لینا ؛ جامہ تلاشی لینا ۔ (۳)ٹٹولنا ؛ پوچھنا ؛ دریافت کرنا ؛ امتحان لینا ۔ (۴)دیکھنا ؛ دیکھنا بھالنا ؛ ڈھونڈنا بھالنا ؛جستجو کرنا۔ (۵) چھان بین کرنا ؛ سراغ لگانا ؛ سراغ رسانی کرنا ۔ (٦) (ہوا ، سردی وغیرہ) سرایت کر جانا ۔

Search-light : (n) سرچ لائٹ ؛ کھوج روشنی ؛ متحرک روشنی ؛ ایک قسم کی برقی قوسی روشنی جو دشمن کی تلاش یا راستہ دیکھنے اور بحری ، بری اور فضائی دفاع کے کام آتی ہے۔

Search me : (n) یہ ظاہر کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے کہ مقرر کو بعض چیزوں کا علم نہیں ہے یا اسے نہیں معلوم کہ اب کیا کرنا ہے ۔

Search-party : (n) تلاش کرنے والوں کا گروہ یا جماعت ؛ تلاش ٹولی ؛ کھوج ٹولی ۔

Search-room : (n) لندن کے محافظ خانہ کا وہ کمرہ جس میں عوام (محفوظ کئے ہوئے) دستاویزات کو دیکھ سکتے ہیں ۔

Search-warrant : (n) حکم نامۂ تلاشی ؛ مشتبہ لوگوں کی تلاشی کا حکم نامہ ؛ حکم نامۂ تلاش ؛ تلاشی وارنٹ ۔

Searcheable : (a) قابل تلاشی ہونا ؛ قابل تحقیق ؛ قابل دریافت ۔

Searchableness : (n) قابل تلاشی ہونا ؛ قابل تحقیق و تفتیش ہونا ۔

Searcher : (n) (۱) تلاش کنندہ ؛ متلاشی ؛ متجسس ؛ تجسس کنندہ ۔ (۲) تلاشی لینے والا ؛ سراغ رساں ؛ پتا لگانے والا ؛ کھوج لگانے والا ؛ چھان بین کرنے والا ؛ کھوجی ؛ افسر تلاشی ۔ (۳) سلائی ؛ نشتر ؛ وہ آلہ جس سے زخم ٹٹولا جاتا ہے اور اس کی گہرائی معلوم کی جاتی ہے ؛ وہ آلہ جو تلاشی میں کام آتا ہے ۔ (۴) وہ آلہ جس سے توپ کے نقص معلوم کئے جاتے ہیں ۔ (۵) (خورد بینی) خارجی شیشہ جس سے کسی چیز کا پورا جائزہ لیا جاتا ہے ۔ (٦) شمالی امریکا کا ایک قسم کا بھونرا ۔

Searchful : (a) سر گرم تلاش کنندہ ۔

Searching : (a) (۱) گہرا ؛ دقیق ؛ نکتہ سنج ؛ سخت ؛ سخت گیرانہ ۔ (۲) تیز ؛ چبھنے والی (نظر) ۔ (۳) سرایت کرنے والی ؛ تیز ؛ تند ۔ (۴) متلاشی ؛ جویا ۔

Searching : (n) تحقیق ؛ تفتیش ؛ تدقیق ؛ تلاش ؛ تجسس ؛ کھوج ؛ ڈھونڈ بھال ؛ دیکھ بھال ؛ جستجو ۔

Searchingly : (adv.) متجسسانہ ؛ محققانہ ؛ دیکھ بھال کے ؛ غورو فکر سے ؛ تجسس و تلاش سے ۔

Searchingness : (n) گہرائی ؛ نکتہ سنجی ؛ تیزی ؛ تندی ۔

Searing : (n) داغنا ؛ داغ لگانا ۔

Searing-iron : (n) گل دوزی کا آلہ ؛ داغ لگانے کا لوہا ؛ داغ ۔

Season : (n) [ME. 'Seson'.] (۱) موسم ؛ فصل ؛ رُت ؛ سماں ۔ (۲) مناسب وقت ؛ مساعد موقع ۔ (۳) مدت مدید ۔ (۴)(جانوروں کی) مستی جفتی ؛ انڈا بچہ دینے یا نقل وطن کرنے کا زمانہ ۔ (۵) زمانہ ۔ (٦) (جمع) سال ۔

Dead season / Dull season : بیکاری کا زمانہ جب ماہی گیری شکار ، گھڑ دوڑ وغیرہ جیسی تفریحات کے مواقع نہیں ہوتے ۔

Dead season : وہ زمانہ جب طبقۂ امراء تفریح گاہ سے چلے جاتے ہیں ۔

For a season : غیر معینہ مدت تك : کچھ دنوں کے لئے ۔

In season : (۱) مناسب وقت پر : بر محل ۔ (۲) شکار کے موسم میں ۔

In season and out of season : گاہ و بے گاہ : موقع بے موقع : وقت بے وقت ۔

Off season : بے موسم ۔

Out of season : (۱) بے محل طریقے پر : بے موقع ۔ (۲) بے موسم ۔ (۳) غیر مروج : فیشن سے باہر ۔

Silly season : اگست اور ستمبر کا مہینہ جب اخباروں کو لکھنے کے لئے خبریں نہیں ملتیں ۔

To be in season : (۱) (پودے یا جانوروں کا) کھائے جانے کے قابل ہونا ۔ (۲) (جانوروں کا) مستی میں آنا ۔

To come in or into season : جانوروں کا مستی میں آنا ۔

Season : (v) (۱) بنانا : تیار کرنا : پختہ کرنا : درست کرنا ۔ (۲) عادی کرنا : خوگر کرنا یا بنانا : عادت ڈالنا ۔ (۳) خشك کرنا : سکھانا ۔ (۴) مسالا ڈالنا : چٹپٹا بنانا : مزے دار کرنا یا بنانا : خوشگوار کرنا یا بنانا : بگھارنا : نمکین کرنا : چٹخارہ پیدا کرنا ۔ (۵) مزہ پیدا کرنا : پسندید کرنا یا بنانا : دلپسند کرنا یا بنانا : دلچسپ بنانا : دلکش بنانا ۔ (۶) معتدل کرنا یا بنانا : اعتدال پر لانا : سمونا ۔

Season ticket : (n) موسمی ٹکٹ : میعادی ٹکٹ (یہ ٹکٹ کم شرح پر ملتی ہے) ۔

Seasonable : (a) (۱) (مناسب فصل کا وقت یا موقع) حسب موقع ۔ (۲) مناسب موسم : موسم کے مطابق ۔ (۳) با موقع : بر محل : بر وقت ۔

Seasonableness : (n) مناسب وقت : موزونیت وقت : مناسب وقتی ۔

Seasonably : (adv.) حسب موقع : موزوں طور پر : ٹھیك طرح ۔

Seasonal : (a) (۱) موسمی : فصلی ۔ (۲) وقتی : ہنگامی ۔ (۳) دوری : زمانی ۔

Seasonal dimorphism : (n) موسمی دو شکلیت ۔

Seasonally : (adv.) بہ اعتبار فصل : بہ لحاظ موسم ۔

Seasoner : (n) (۱) چٹپٹا کرنے والا : مسالا ملانے والا ۔ (۲) چٹ پٹا بنانے والی چیز : مسالا ۔

Seasoning : (n) (۱) مسالا ملانا یا ڈالنا ۔ (۲) پختہ کرنا یا بنانا (لکڑی وغیرہ خشك کر کے) ۔ (۳) کسی غیر ملك کی آب و ہوا کی سختی برداشت کر کے پختہ ہو جانا ۔ (۴) مزہ : ذائقہ : لذت : نمك مرچ : مسالا : چٹ پٹاپن : چٹخارہ : لطف ۔

Seasonless : (n) موسم سے مستغنی : بے پروا : غیر متبدل ۔

Seat : (n) [ON. 'Saeti'.] (۱) بیٹھنے کی شے : مسند : تخت : کرسی : چوکی ۔ (۲) نشست : بیٹھنا ۔ (۳) مقام نشست ۔ (۴) مشین کا وہ حصہ جو دوسرے کو سنبھالتا ہے : بیٹھك ۔ (۵) سرین : پتلون کا وہ حصہ جو دوسرے کو سنبھالتا ہے : بیٹھك ۔ (۶) مقام : صدر مقام : مرکز : گھر ۔ (۷) رکنیت : ممبری (خصوصاً دار العوام میں) ۔ (۸) انداز نشست : بیٹھنے کا طریقہ (خصوصاً گھوڑے پر) : اچھا گھڑ سوار ۔ (۹) دیہاتی مکان (جس میں وسیع صحن اور چمن ہو) ۔ (۱۰) حق نشست ۔ (۱۱) بادشاہت : اسقف کا عہدہ یا اختیار ۔ (۱۲) (جوتا سازی) کسی خاص قسم کے جوتے بنانا ۔ (۱۳) آرام گاہ : قیام گاہ ۔ (۱۴) مکان : گھر ۔ (۱۵) صورت حال : حالت : مقام : محل ۔ (۱۶) تلے کا وہ حصہ جس پر ایڑی لگائی جاتی ہے ۔

Holy seat/ Peter's - : پاپائی کرسی : پاپا کا اختیار ۔

To hold, keep a or one's seat : بیٹھے رہنا : گرنے نہ پانا : ممبری برقرار رکھنا ۔

To lose one's seat : رکنیت کھو دینا (انجمن یا اسمبلی ، کونسل یا پارلیمنٹ کی) ۔

To take a seat : بیٹھنا ۔

To take a or the back seat : (مجازاً) ماتحتی قبول کر لینا ۔

To one's seat : (۱) اپنی نشست پر بیٹھنا ۔ (۲) اپنا عہدہ سنبھالنا ۔

Seat : (v) (۱) نشستیں مہیا کرنا : نشستوں کا انتظام کرنا یا گنجائش نکالنا (کمرے ، گرجا وغیرہ میں) ۔ (۲) مضبوط کرنا : مستحکم کرنا : پختہ کرنا : پکا کرنا ۔ (۳) پیندی چڑھانا : تلی لگانا یا چڑھانا : میانی لگانا یا چڑھانا : تلا چڑھانا : پیندی ، پیندا لگانا ۔ (۴) بیٹھك بنانا یا لگانا :

کاٹھی لگانا : زین لگانا یا چڑھانا ۔ (۵) نصب کرنا : قائم کرنا ۔ (٦) سکونت پذیر ہونا ۔ (۷) بٹھانا (مشین کے پرزے وغیرہ کو) : بیٹھنا ۔

Seat-belt : (n) حفاظتی پٹی جو ہوائی جہاز وغیرہ کی نشستوں میں لگی رہتی ہے ۔

Seat-bone : (n) کولہے کی ہڈی ۔

Seat mile : (n) ایک اکائی (ایک مسافر کے ذریعے طے کیا ہوا ایک میل) ۔

Seat mate : (n) ہم نشست ۔

Seat of honour : (n) (مزاحاً) سرین : چوتڑ ۔

Seat-of-the-pants : (a) ذاتی تجربے اور تخمینے پر مبنی ۔

Seat of war : (n) وہ علاقے جہاں جنگ ہو رہی ہو ۔

Seated : (a) (۱) نشستوں والا : نشست دار ۔ (۲) واقع ۔ (۳) کھوکھلی (نعل) ۔

-seater : جزو ترکیبی بمعنی "نشستوں والا" "نشستی" ۔

Seating : (n) (۱) نشست لگانا یا مہیا کرنا : عمارت کی بنیاد ۔ (۲) گدی وغیرہ بنا کے سازو سامان ۔ (۳) مشین کے کسی پرزے کا سہارا : خانہ ۔ (۴) کسی ساخت کا وہ حصہ جو دوسرے پر لگا ہوتا ہے ۔

Seating accommodation : (n) نشستی گنجائش ۔

Seating capacity : (n) نشستی گنجائش ۔

Seatless : (a) بے تلی کا : بے میانی : بے زین ۔

Seave : (n) [ON. 'Sef'.] (۱) سینٹھا ۔ (۲) سینٹھے کے مشعل کی روشنی ۔

Seavy : (a) سینٹھے سے بھرا ہوا ۔

Seawan/ Seawant : (n) [Narragansett. 'Seawonn'.] وامپم : صدف سے بنی ہوئی پوت کی لڑیاں جنھیں شمالی امریکا کے دیسی باشندے زر کے طور پر یا آرائش کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Seaward : (adv.) سمندر کی طرف : سمندر کی طرف سے - From (the) seaward

To (the) seaward : سمندر کی طرف : زمین سے دور ۔

To (the) seaward of : سمندر سے قریب تر ۔

Seaward : (a) سمندر رخ : سمندری (ہوا) ۔

Seawardly : (a) عادی سمندر نگرانی یا بحری سفر کا عادی : مائل بہ سمندر ۔

Seawards : (adv.) دیکھو Seaward

Sebaceous : (a) [L. 'Sebaceus'.] (۱) چربیلا : چربی کا : شحمی ۔ (۲) چربی دار : چرب آلود : روغن آلود : روغن دار : روغنی ۔

Sebaceous cyst : (n) سلعۂ شحمی ۔

Sebaceous duct : (n) قنات شحمی : شحمی مسامہ ۔

Sebaceous follicle : (n) شحمی گلٹی : شحم ریز گلٹی ۔

Sebaceous gland : (n) غدہ شحمی : شحمین غدود چربیلا مادہ پیدا کرنے والا غدود ۔

Sebaceous humour : (n) شحمین رطوبت : چربیلی رطوبت ۔

Sebacic acid : (n) [L. 'Sebaceus' + -ic'.] چربی کا تیزاب : تیزاب شحمی ۔

Sebastine : (n) [Patented in Sweden in 1872.] ایک قسم کا انفجاری مادہ ۔

Sebat/ Shebat : (n) [Heb. 'S'bat'.] یہودی تقویم کا گیارھواں مہینہ ۔

Sebate : (n) [L. 'Sebum' + ate'.] شحمی نمک ۔

Sebesten : (n) [med. L. 'Sebesten'.] سپستان : لسوڑا : لسلسہ ۔

Sebiparous : (a) شحم زا ۔

Seborrhoea : (n) (مرضیات) سیلان شحم ۔

Sebum : (n) [mod.L.] شحمی رطوبت (جس سے بال اور جلد چکنی ہو جاتی ہے) ۔

Sec : (n) [Fr.] پھیکی شراب ۔

Sec : (n) Second, Secant وغیرہ کا مخفف ۔

Sec art : (n) فن کے مطابق ۔

Sec leg : قانون کے مطابق ۔

Secancy : (n) قاطع ہونا ۔

Secant : (a) [Fr.] (ریاضیات) قاطع : قاطع التمام ۔

Secant : (n) خط قاطع : نصف دائرے اور مماس کا وتر ۔

Secateur : (n) [Fr.] باغبانی قینچی : مقراضہ ۔

Secco : (a) [It.] (موسیقی) بے ساز : سادہ : بے تصنع ۔

Secco : (n) خشک پلاسٹر پر رنگ چڑھانے کا طریقہ ۔

Seccotine : (n) رقیق گوند ۔

Seccotine : (v) رقیق گوند سے چپکانا ۔

Secede : (v) [L. 'Secedere'.] قطع تعلق کرنا یا الگ ہونا (کسی مذہبی ، سیاسی جماعت وغیرہ سے) ۔

Seceder : (n) دست کش یا دست بردار ہونے والا : علاحدہ ہونے والا : اعتزال پسند : خارجی : معتزلی ۔

Secern : (v) [L. 'Secernere'.] امتیاز کرنا : فرق کرنا : تمیز کرنا ۔

Secernet : (a) [L. 'Secernens'.] (عضویات) جسم کی رطوبت خارج کرنے والا : رطوبت خیز : افرازی : مرشح ۔

Secernent : (n) افرازی عضو : خارج کرنے والا عضو ۔

Secernment : (n) امتیاز کرنا : تمیز کرنا ۔

Secesh : (n) امریکی افتراق پسند ۔

Secesh : (a) امریکی افتراق پسند یا افتراق پسندی سے متعلق ۔

Secession : (n) [Fr.] علاحدگی : جدائی : افتراق : خروج : انفصال ۔

War of secession : امریکا کی خانہ جنگی (گیارہ جنوبی ریاستوں سے) (۱۸۶۱ء تا ۱۸۶۵ء) ۔

Secessional : (a) افتراقی : علاحدگی سے متعلق ۔

Secessionism : (n) افتراقیت : افتراق پسندی : انفصالیت ۔

Secessionist : (n) افتراق پسند : اعتزال پرست ۔

Seckel / Seckle : (n) [f. name Seckle, the originator)'.] ناشپاتی کی ایک قسم ۔

Seclude : (v) [L. 'Secludere'.] (۱) الگ رکھنا (اپنے تئیں یا کسی اور کو) : کنارہ کرنا : صحبت سے پرہیز کرنا : مجمع سے گریز کرنا ۔ (۲) متنی تنقید جعلی سمجھ کر خارج کرنا ۔

Secluded : (a) تنہا : الگ تھلگ : منقطع ۔

Secludedly : (adv.) علاحدہ : الگ : تنہائی پسندی کے طور پر : الگ تھلگ رہ کر ۔

Seclusion : (n) (۱) تنہائی : خلوت : گوشہ نشینی : علاحدگی : عزلت : عزلت گزینی ۔

In seclusion : تنہائی : الگ ۔

Seclusionist : (n) تنہائی پسند : خلوت پسند ۔

Seclusive : (a) تنہائی بخش : تنہائی یا خلوت کا ۔

Seclusively : (adv.) تنہائی بخش طور پر ۔

Seclusiveness : (n) خلوت پسندی : عزلت پسندی ۔

Second : (n) [OFr. 'Seconde'.] (۱) سیکنڈ : ثانیہ ۔ (۲) لحظہ : لمحہ : ذرا سی دیر ۔

Second : (a) [Ofr. 'Second'.] (۱) دوسرا : دوم ۔ (۲) ایک کے یا پہلے کے علاوہ : زائد : دوسرا ۔ (۳) ثانی : مجازی : نقلی : دوسرے درجے کا : تابع ۔

Second : (n) (۱) (شرط یا دوڑ میں) اول کے بعد دوسرا ۔ (۲) آنرز کے (امتیازی) امتحان میں دوسرا درجہ : وہ شخص جو اس امتحان میں کامیاب ہو ۔ (۳) یکیکی (ڈوئل) یا مکہ بازی میں ایک فریق کا حامی جو خود فریق کا منتخب شدہ ہوتا ہے ۔ (۴) (جمع) کم درجے کا سامان (خصوصاً موٹا آٹا یا موٹے آٹے کی روٹی) ۔ (۵)(ریاضیات) عدو مفرد کا بارھواں حصہ ۔ (۶)(موسیقی) اٹھ سُرے سرگم میں کوئی سُر جو دوسرے سُر سے ایک سُر اوپر یا نیچے ہو : ایسے دو سُروں کا درمیانی وقفہ ۔

Augmented second : تین ادھ سروں کا درمیانی وقفہ : کسی سُر اور اس کے بعد کے تیسرے سُر کا فاصلہ ۔

The second : ثانی : دوم (خصوصاً بادشاہوں کے نام کے ساتھ جو اس سلسلے کے دوسرے اسی نام کے ہوتے ہیں) ۔

Second : (v) (۱) تائید کرنا : حمایت کرنا ۔ (۲) (بحث یا جلسے میں) تجویز کی تائید کرنا ۔ (۳) (لڑائی یا حملے میں)

(فوج یا فوجی دستے کی) مدد کرنا ۔ (۲) امداد کرنا ؛ بڑھانا ؛ اعانت کرنا ؛ ترقی دینا ۔

Second : (v) (۱) معطل کرنا ؛ بر خاست کرنا ؛ کسی افسر کو اپنے عارضی فوجی دستے سے علاحدہ کرنا کہ وہ کوئی غیر فوجی ملازمت حاصل کر سکے ۔

Second Adam : (n) حضرت عیسیٰ کا خطاب ۔

Second Advent : (n) ظہور ثانی ؛ خصوصاً حضرت عیسیٰ کا ظہور ثانی ۔

Second Adventist : (n) ظہور ثانی کا قائل ؛ اس فرقے کا رکن جس کا اعتقاد ظہور ثانی پر ہو ۔

Second-ballot : (n) (انتخاب کا طریقہ) رائے شماری دوم ۔

Second best / Second-best : (n) (۱) دوسرے درجے کا (وصف یا جو ہر میں) ۔ (۲) کوئی چیز جو بہترین سے کمتر ہو ۔

To come off second best : مقابلے میں شکست کھا جانا ۔

Second birth : (n) (دینیات) پیدائش ثانوی ؛ دوسرا جنم ۔

Second cause : (n) علت ثانوی ؛ علت فرعی ؛ سبب ثانی ۔

Second chamber : (n) ایوان ثانی ؛ دیوان خاص ؛ دار الامرا ۔

Second childhood : (n) ستر بہترا ؛ بڈھا پھوس ۔

Second class : (n) دوسرے درجے کا ؛ کم درجے کا ؛ گھٹیا ۔

Second-class : (adv.) دوسرے درجے میں یا سے ۔

Second coming : (n) دیکھو Second Advent

Second cousin : (n) خالہ زاد ، چچا زاد ، ماموں زاد ، پھوپھی زاد بھائی بہنوں کی اولاد ۔

Second day : (n) پیر ؛ سوموار ۔

Second-degree : (n) دوسرے درجے کا ۔

Second division : (n) دوسرے درجے کا کلرک ؛ محرر ۔ (۲) (جیل کا) دوسرا درجہ ۔

Second drawer : (n) کمتر ؛ ادنیٰ ؛ معمولی ؛ اوسط درجے کا ۔

Second fiddle : (n) تابع حیثیت رکھنے والا ۔

Second floor : (n) تیسری منزل ۔

Second-guess : (v) (۱) پس بینی کرنا ۔ (۲) پیش گوئی کرنا ۔

Second-hand / Second hand : (a) (۱) مستعل ؛ استعمال شدہ ؛ برتا ہوا ؛ مستعملہ (کپڑا ، کتابیں وغیرہ) ۔ (۲) (خبر ، اطلاع وغیرہ) بالواسطہ ؛ جو ذاتی مشاہدے یا تحقیق پر مبنی نہ ہو ۔

At second hand : بالواسطہ ؛ استعمال طور پر ۔

Second-hand / Seconds-hand : (n) (گھڑی میں) سیکنڈ کی سوئی ۔

Second-hand : (adv.) بالواسطہ ؛ استعمال شدہ طور پر ۔

Second-handed : (a) دیکھو Second-hand

Second-in-command : (n) نائب سپہ سالار ۔

Second intention : (n) (۱) تصور ثانیہ ۔ (۲) (مرضیات) پکے ہوئے زخم کے منہ کو بند کر کے مندمل کرنا ۔

Second-joint : (n) مرغ کی ٹانگ کا موٹا حصہ ۔

Second nature : (n) فطرت (طبیعیات) فطرت ثانی ؛ ملکہ ۔

Second nerve : (n) دیکھو Optic nerve

Second of exchange : (n) جدا جدا بل ایک ہی تاریخ اور مضمون کا تاکہ تلف ہونے کا اندیشہ نہ ہو ۔

Second person : (n) مخاطب ۔

Second person (of Trinity) : (n) حضرت عیسیٰ ۔

Second rate : (a) (۱) گھٹیا ؛ کم درجے کا ۔ (۲) (جہاز) دوسرے نمبر یا درجے کا ۔

Second-rate : (n) (۱) دوسرے درجے کا جہاز ۔ (۲) کمتر درجے کا آدمی ؛ گھٹیا شے ۔

Second-rater : (n) کمتر یا گھٹیا درجے کی چیز ۔

Second-self : (n) یارغار ؛ سب سے بڑا معین و مددگار ۔

Second-sight : (n) (۱) غیر معمولی بصیرت ؛ غیب بینی ؛ باطنی قوت

جس کی بدولت انسان وہ چیزیں دیکھ سکتا ھے جو نظر سے غائب ہیں ۔ (۲) باطنی قوت سے نظر آنے والی تصویر ۔

Second-sighted : (a) غیب بیں : غیر معمولی بصیرت رکھنے والا ۔

Second-sightedness : (n) غیر معمولی بصیرت رکھنا ۔

Second-story : (n) (۱) پہلی منزل ۔ (۲) (برطانیہ) دوسری منزل ۔

Second-story man : (n) اوپری منزل کی کھڑکیوں سے گھس کر آنے والا چور ۔

Second-mark / Seconds-mark : (n) امتیازی نشان : (") سکنڈ ظاہر کرنے کے لئے ۔

Second-string : (n) زائد شخص یا شے جو وقت ضرورت کام آئے ۔

Second thigh : (n) (چوپایوں کے ) ران کا اوپری حصہ ۔

Second thought : (n) وہ رائے یا ارادہ جو غور و فکر کے بعد قائم کیا جائے ۔

Second water : (n) (جواہرات) ثانوی آبدار چمک ۔

Second wind : (n) دم تازہ : بے دم ہونے کے بعد پھر دم آنا ۔

Secondarily : (adv.) ثانیاً : دوم : ثانوی طور پر ۔

Secondariness : (n) ثانویت ۔

Secondary : (a) [L. 'Secundarius'.] (۱) ثانوی : دوسرے درجے کا : فرعی ۔ (۲) ذیل کا : کم رتبہ : کم حیثیت ۔ (۳) ضمنی : تابع ۔ (۴) (برقیات) امالے سے پیدا : امالی ۔ (۵)عارضی : خارجی ۔ (۶) (ارضیات) دور ثانوی کا : دوسرے ارضیاتی دور کا ۔ (۷) (مرضیات) دوسرے مرحلے میں ۔ (۸) ثانوی تعلیم ۔

Secondary : (n) (۱) وکیل : نمائندہ ۔ (۲) گرجا کا ادنیٰ عہدہ دار ۔ (۳) لندن کے بلدیہ کا ایک افسر ۔ (۴)Secondary Circle اور Secondary plannet کا مخفف ۔ (۵) (مرضیات) ثانوی علامات (آتشک کی ) ۔ (۶) (ارضیات) طبقۂ ثانی ۔ (۷) دیکھو Secondary coil or Wire secondary : feather Secondary depression کا مخفف ۔

Secondary amputation : (n) قطع عضو جو پکنے کے بعد کیا جائے ۔

Secondary bow : (n) ثانوی قوس قزح ۔

Secondary burial : (n) ثانوی تدفین : دوبارہ تدفین ۔

Secondary cause : (n) ثانوی وجہ ۔

Secondary cell : (n) ثانوی خانہ ۔

Secondary circle : (n) وہ بڑا دائرہ جو دوسرے دائرے کے قطبین کرہ کو قطع کرتا ھے اور اس کی سطح سے زاویہ قائمہ بناتا ھے ۔

Secondary coil : (n) ثانوی کوائل : ثانوی چکر ۔

Secondary colours : (n) ثانوی رنگ : یعنی نارنجی ، سبز ، اُودا جو ابتدائی رنگوں (یعنی سرخ ، زرد ، نیلے) کی آمیزش سے حاصل ہوں ۔

Secondary cortex : (n) قشر ثانوی ۔

Secondary depression : (n) (موسمیات) ثانوی دباؤ ۔

Secondary education : (n) ثانوی تعلیم ۔

Secondary evidence : (n) (قانون) ثانوی شہادت : ابتدائی شہادت نہ پانے پر لی ہوئی دوسری شہادت (مثلاً کسی معاہدے کی نقل اصلی معاہدہ کے گم ہو جانے پر) ۔

Secondary feather : (n) پر عقبی : کیڑے کا پچھلا پر ۔

Secondary planet : (n) ثانوی سیارہ : تابع قمر ۔

Secondary quill : (n) پر عقبی : بازو کے دوسرے جوڑ پر کا پر ۔

Secondary rainbow : (n) دیکھو Secondary-bow

Secondary wing : (n) (حشرہ کا) عقبی بازو ۔

Seconde : (n) [Fr.] پینترا (پٹہ بازی میں) ۔

Seconder : (n) حامی : مؤید : تائید کنندہ ۔

Secondly : (adv.) دوم یا دوئم : ثانیاً ۔

Secondment : (n) کسی شخص (مثلاً فوجی افسر) کو اس کی باضابطہ تنظیم سے دوسری عارضی جگہ کے لئے علاحدہ کر دینا ۔

Secondo : (n) [It.] ساز نوازی کا درجۂ ثانی : دوم ساز نواز ۔

Secours : (n) [Fr.] مدد : تعاون : اعانت ۔

Secrecy : (n) (۱)راز ؛ بھید؛ اخفا۔ (۲) تنہائی؛ خلوت ؛ خلوت گزینی؛ تنہائی پسندی ۔ (۳) پردہ پوشی ؛ راز داری؛ سکوت ۔

In secrecy : راز میں ۔

Secret : (a) [Fr.] (۱) مخفی ؛ پوشیدہ ؛ راز میں رکھنے کے قابل ۔ (۲) خاموش ؛کم گو ۔

Secret : (n) (۱) بھید ؛ راز ؛ سِر ۔ (۲) راز جو مخصوص لوگوں کو معلوم ہو ۔ (۳) أسرار ۔ (۴) گر ۔ (۵)(خصوصاً عشائے ربانی میں ) پادری کی تنہائی کی عبادت ۔ (٦) نقابتی مارکہ جسے کپڑے کے اوپر چھپا کر لگا یا جاتا ھے ۔

As open secret : کھلا راز ؛ ایسا راز جو بجز ان کے جو معلوم کرنے کی کوشش نہیں کرتے سب کو معلوم ھے ۔

In secret : پوشیدہ طور پر ۔

To be in the secret of : ہمراز ہونا ۔

To let (a person) into the secret : راز دار بنانا ۔

To make a secret of (something) : راز میں رکھنا ؛ اپنے آپ تک رکھنا ۔

Secret agent : (n) جاسوس ؛ سراغ رساں ۔

Secret ink : (n) چھپی سیاہی جس کی تحریر اس وقت تک نظر نہیں آتی جب تک اسے آگ نہ دکھائی جائے یا کوئی مقرر عمل نہ کیا جائے ۔

Secret members : (n) (۱) مخفی اعضا ۔ (۲)دیکھو Secret parts ۔

Secret-partner : (n) خفیہ شریک ؛ پوشیدہ ساجھی ۔

Secret-parts : (n) مخفی اعضا ؛ اعضائے ستر ۔

Secret police : (n) خفیہ پولس ۔

Secret service : (n) خفیہ خدمت ؛ راز کی خدمت ۔

Secret society : (n) خفیہ سوسائٹی ، انجمن یا تنظیم ۔

Secreta : (n) [L.] (کلیسا) وہ عبادت جو لوگ آہستہ آوازوں میں کرتے ہیں ۔

Secreta : (n) [L.] مواد ؛ ریز شی مادہ ۔

Secretage : (n) [Fr.] سمور بنانے کا ایک طریقہ ۔

Secretaire : (n) [Fr.] لکھنے پڑھنے کی خانہ دار میز ۔

Secretarial : (a) سکریٹری کا ؛ معتمد کا ۔

Secretariate : (n) [Fr.] (۱) دفتر معتمد ؛ سکریٹری کا دفتر ؛ معتمدی؛ عہدۂ سکریٹری ۔ (۲) کسی حکومت کے عاملانہ محکمے کے ارکان (مجموعی حیثیت سے) ۔ (۳) (بغیر e کے) کسی صوبے کے عاملانہ محکمے کا صدر مقام یا دفتر کی عمارت ۔

Secretary : (n) [Late L. 'Secretarius'.] (۱) سکریٹری ؛ سکتر ؛ معتمد (کسی شخص کا ، ادبی خدمت یا مراسلت کے نام کے لئے) ۔ (۲) سرکاری یا کسی جماعت وغیرہ کا عہدہ دار جو اس کی طرف سے کاروبار انجام دیتا ھے ۔ (۳)لکھنے پڑھنے کی خانہ دار میز ۔ (۴) (طباعت) ایک قسم کا ٹائپ ۔ (۵) دیکھو Secretary-bird ۔

Secretary : (a) پندرھویں سے سترھویں صدی عیسوی کے قانونی دستاویزی تحریر کے لئے بطور خصوصی صفت استعمال ہوتا تھا ۔

Secretary-bird : (n) ایک قسم کا مارخور پرند جس کی کلغی ایسی ہوتی ھے جیسے منشی کے کان میں قلم ۔

Secretary of embassy/ -legation : (n) سفیر کا نائب خصوصی ۔

Secretary of state : (n) (۱) حکومت کے کسی محکمے کا وزیر ۔ (۲) (امریکا نیز حکومت پاپا) معتمد اعلیٰ و وزیر خارجہ ۔

Secretaryship : (n) عہدۂ معتمد یا سکریٹری؛ منصب معتمد ؛ معتمدی ۔

Secrete : (v) [L. 'Secernere'.] (اعمال الاعضا) بدن کی رطوبت نکالنا ؛ چھڑانا ؛ افراز کرنا یا افراز پیدا کرنا ۔

Secrete : (v) [L. 'Secretus'.] (۱) چھپا نا ؛ پوشیدہ کرنا ؛ چھپا کے رکھنا ۔ (۲) چرا لینا ۔

Secrete : (v) [Fr. 'Secreter'.] سمور بنانا ۔

Secretin : (n) (کیمیا) لبلبا انگیز ؛ سکریٹن ۔

Secretion : (n) [Fr.] (۱) (اعمال الاعضا) افراز؛ اخراج ؛ نکلنا ؛ تفریق؛ علاحدگی ؛ جدائی ؛ رطوبت جسمانی کی خون سے تفریق ؛ رطوبت جسمانی کا خون سے جدا ہونا ۔ (۲)رطوبت ؛ ریزش ۔ (۳) اخفا ؛ چھپانا ۔

Secretive : (a) (۱) اخفائی راز کا دلدادہ : کم گو : دیر آشنا ۔ (۲) اخراجی : رطوبت خیز : افرازی : مدد افراز ۔

Secretively : (adv.) اخفا پسندانہ : راز داری کی رو سے : رطوبت خیزانہ ۔

Secretiveness : (n) (۱) اخفا پسندی : کم گوئی : کم سخنی : اخفائیت ۔ (۲) اخراج : افرازیت : مفروزیت ۔

Secretly : (adv.) راز میں ، خفیہ یا پوشیدہ طور پر ۔

Secretness : (n) خفیہ ہونا : پوشیدگی ۔

Secreto-inhibitory : (a) دافع ریزش ۔

Secretor : (n) عضو افراز : مفرز : خارج کنندہ : خارج کرنے والا ۔

Secretory : (a) افرازی : مفرز : ریزش ساز ۔

Secretory : (n) غدۂ افرازی : مفرزہ ۔

Secretum : (n) [L. 'Secretus'.] نجی مہر ۔

Sect : (n) [Fr. 'Secte.'] فرقہ : فریق : گروہ : طائفہ : مذہبی فرقہ : حزب ۔

Sectarial : (a) فرقے کا ۔

Sectarian : (a) فرقہ بندی کا : فرقہ پرستانہ ۔

Sectarian : (n) فرقہ پرست : کسی خاص فرقے کا پیرو ۔

Sectarianism : (n) فرقہ بندی : فرقہ پرستی : تفریق پرستی ۔

Secrarianize : (v) فرقہ بنانا : فرقہ بندی کرنا : فرقوں میں تقسیم کرنا ۔

Sectarism : (n) دیکھو Sectarianism

Sectary : (a) [mod. L.] فرقہ بندی کا : فرقہ پرستانہ ۔

Sectary : (n) (۱) کسی فرقے کا رکن ۔ (۲) کسی فرقے کا پیرو ۔ (۳) فرقہ پرست ۔

Sectile : (a) [L. 'Sectilis'.] جو کٹ سکے : تراشا جا سکے : قطع پذیر : تراش پذیر ۔

Sectility : (n) قطع پذیری : تراش پذیری ۔

Section : (n) [Fr.] (۱) قطعہ : ٹکڑا : کاٹ : تراش : حصہ : کٹاؤ : قطع ۔ (۲) باب : فصل ۔ (۳) ضمن : دفعہ ۔ (۴) (فوج) دستہ : برا ۔ (۵) فرقہ : فریق ۔ (۶) (تاریخ طبعی) صنف : نوع ۔ (۷) شعبہ : صیغہ ۔ (۸) طباعت میں استعمال ہونے والا ایک نشان (§) ۔

Section : (v) ابواب ، قطعات ، دفعات و غیرہ میں ترتیب دینا : تقسیم کرنا ۔

Section-line : (n) قطعہ بندی یا فصل بندی کی کھینچی گئی لکیر ۔

Section-liner : (n) متوازی خطوط کھینچنے کا آلہ ۔

Section-mark : (n) نشان دفعہ (یہ نشان § ) ۔

Section-paper : (n) ترمیمی کاغذ ۔

Sectional : (a) متعلق بہ دفعہ یا قطعہ داری : دفعہ واری ، تراشی ۔

Sectional : (n) کئی حصوں میں بٹا ہوا صوفہ جس کو علاحدہ یا ایک ساتھ ملا کر استعمال کر سکتے ہیں ۔

Sectionalize : (v) قطعوں میں تقسیم کرنا ۔

Sectionally : (adv.) قطعہ بندی کے طور پر : دفعہ داری ۔

Sectionary : (n) کسی فرقے کا رکن ۔

Sectionize : (v) (۱) حصوں یا ابواب میں تقسیم کر دینا ۔ (۲) حصوں یا ٹکڑوں میں خاکہ کھینچنا ۔ (۳) تراشنا : ٹکڑا کاٹنا ۔

Sectism : (n) فرقہ پرستی : جماعت پرستی ۔

Sector : (n) [L.] (۱) قطعہ : دائرہ ۔ (۲) آلۂ ہندسی : آلۂ نجومی ۔ (۳) قطاع دائرہ ۔ (۴) (فوج) قطاع دائرہ سے مشابہ فوجی محاذ کا حصہ ۔

Sector : (v) (۱) قطعوں میں تقسیم کرنا ۔ (۲) آلۂ نجومی یا ہندسی مہیّا کرنا ۔

Sector of a sphere : (n) قطاع کرہ : قطعۂ کرہ ۔

Sectoral : (a) قطعہ سے متعلق ۔

Sectorial : (a) قطعہ دائرہ سے متعلق : متعلق یا منسوب بہ قطعہ دائرہ ۔

Sectorial : (a) مقراضی : قاطع ۔

Secular : (a) [OFr.] (۱) دنیوی : دنیاوی ۔ (۲) غیر مذہبی : غیر

دینی : لا دینی۔ (۲) صد سالہ : عمر بھر ایک دفعہ آنے والا : سو برس تک رہنے والا : دوامی : دائمی : قدیم ۔ (۳)متشکک : دینی صداقت میں شک کرنے والا یا دینی تعلیم کا مخالف ۔ (۵) آفاقی : علمانی ۔

Secular : (n) دنیا دار پادری : گرہست پادری : متاہل پادری ۔

Secular abbot : (n) نیم راہب ۔

Secular arm : (n) کلیسا کے دیوانی اختیارات ۔

Secular education : (n). دنیوی تعلیم : غیر مذہبی تعلیم : لا دینی تعلیم

Secular game : (n) صد سالہ کھیل یا تہوار : قدیم رومی تہوار جو ۱۲۰ سال کے بعد آتا تھا اور تین دن تک اور تین رات تک منایا جاتا تھا ۔

Secular plays : (n) دیکھو Secular game

Secular poem : (n) صدی بھجن : صد مناجات جو رومی صد سالہ تہوار کے لئے تالیف کی جاتی تھی ۔

Secular shows : (n) دیکھو Secular game

Secularism : (n) یہ عقیدہ کہ تعلیم مذہبی عقائد پر مبنی نہ ہو بلکہ اخلاقیات پر مبنی ہونی چاہیئے : آفاقیت : فطری اخلاقیات ۔

Secularist : (n) فطری اخلاقیات کا حامی : آفاقی : حامئ غیر مذہبی یا لا دینی نظام ۔

Secularistic : (a) فطری اخلاقیات سے متعلق ۔

Secularity : (n) (۱) دنیویت : غیر مذہبیت : لا دینیت (تعلیمی سلسلے میں) ۔ (۲) آفاقیت : علمانیت ۔ (۳) دوامیت ۔

Secularization : (n) دنیوی بنانے کا عمل : دنیاوی کاموں میں لانا : غیر مذہبی بنانا : لا دینی بنانا : آفاقی سازی : علمانی سازی ۔

Secularize : (v) دنیوی بنانا : غیر مذہبی بنانا : دنیوی یا دنیاوی کاموں میں لانا : صرف کرنا (وقت وغیرہ) ۔

Secularly : (adv.) دنیا دارانہ : دنیاوی اعتبار سے : ازروئے دنیا داری ۔

Secularness : (n) دیکھو Secularity

Secund : (n) [L. 'Secundus'.] (نباتیات و حیوانیات) یک طرفی : یک طرفہ : یک رخی : یک رخا (جس کے پھول ایک ہی رخ ہوں)۔

Secundigravid : (a) [L. 'Secundigravid'.] دوسری بار حاملہ ۔

Secundigravida : (n) دوسرے حمل والی عورت ۔

Secundine : (n) [late L. 'Secundinae'.] (۱) آنول نال : حشیمہ ۔ (۲) (جمع) (نباتیات) جفت : آنول نال ۔

Secundipara : (n) عورت دو بچوں والی (جو توام نہ ہوں) ۔

Secundiparous : (a) دو بچوں والی عورت سے متعلق ۔

Secundly : (adv.) یک طرفانہ : یک رخانہ ۔

Secundogeniture : (n) [L. 'Secundo'.] وراثت دوم : دو ولدی وراثت ۔

Secundum : (prep.) [L.] مطابق : موافق : حسب ۔

Secundum artem : (adv.) (۱) مصنوعی یا بناوٹی طور پر ۔ (۲) علمی طور پر : سائنسی طریقے سے ۔ (۳) صناعانہ یا ماہرانہ طور پر ۔

Secundum legem : (adv.) قانون کے مطابق ۔

Secundum magis et minus : (adv.) کم و بیش ۔

Secundum naturam : (adv.) ازروئے فطرت : قدرتی طور پر : فطری انداز سے ۔

Secundum quid : (adv.) (۱) بعض لحاظ سے : بعض اعتبار سے : کسی خاص پہلو یا نقطۂ نظر سے ۔ (۲) حدود یا قیود کے ساتھ : استثنا کے ساتھ ۔

Secundus : (n) [L.] ثانی : دوم ۔

Secure :(a) [L. 'Securus'.] (۱) بے خطرہ : بے خدشہ : بے فکر : بے اندیشہ : بے غل و غش ۔ (۲) بھروسہ کرنے والا : بھولا : سادہ لوح : یقینی ۔ (۳) محفوظ : مامون : مصئون ۔ (۴)بھروسے کے قابل : قابل اطمینان ۔ (۵) مضبوطی سے بندھا ہوا : محفوظ : حفاظت میں ۔ (۶) متیقن و پُر امید ۔

Secure : (v) (۱) محفوظ کرنا : مستحکم کرنا : محصور کرنا (شہر ، بندرگاہ کو دیوار سے) ۔ (۲) حاصل کرنا (کسی شے کی ضمانت یا کفالت پر) : ضمانت کرنا : نقصان سے بچانا ۔ (۲) حصول میں کامیاب ہونا : حاصل کرنا ۔ (۳) گرفتار کرنا : اسیر کرنا : حراست میں لینا : پکڑ رکھنا : باندھ

رکھنا ۔ (۵) بند کرنا ۔ (٦) مضبوط باندھنا ۔ (۷)(بحریہ کے آدمی کو) سبک دوش کرنا ؛ رخصت کرنا۔ (۹) (جہاز کا) ٹھہرانا ؛ لنگر انداز کرنا ۔

Secure : (n) بحریہ کا ایک سگنل (رخصت کے اعلان کے لئے) ۔

Secure : (adv.) بے خدشہ ؛ بے کھٹکے ؛ حفاظت سے ؛ مضبوطی سے ۔

Secureness : (n) بھروسے کے قابل ہونا ؛ محفوظ ہونا ۔

Securifera : (n) [L.] ایک قسم کا حشرہ ۔

Securiform : (a) تیشہ نما ؛ تیشہ صورت ۔

Security : (n) [Fr. 'Securite'. or L. 'Securitas'.] (۱) اطمینان ؛ سکون ۔ (۲) حفاظت ؛ بچاؤ ؛ سلامتی ؛ امنیت ۔ (۳)ضمانت؛ کفالت ۔ (۴) ضامن ؛ کفیل ۔ (۵) وثیقہ ؛ ہنڈی ؛ تمسک ۔ (٦) حراست ؛ حفاظت ۔

To enter (in or into), find, give (in), take security : ضمانت لینا ؛ ضمانت کرنا ۔

Secus : (adv.) [L.] بر خلاف ۔

Sedan : (n) [Origin unkn.] (۱) پالکی ؛ نالکی ؛ ڈولی ؛ تام جھام ؛ ڈانڈی ؛ پینس (یورپ میں اٹھارھویں صدی میں رائج تھی) ۔ (۲) (امریکا) بند موٹر گاڑی جس میں ڈرائیور سمیت چار نشستیں ہوتی ہیں ۔

Sedan chair : (n) دیکھو Sedan

Sedate : (a) [L. 'Sedatus'.] (۱) (انسان) سلیم الطبع ؛ پر سکون ؛ سنجیدہ ؛ متین ؛ خاموش ۔ (۲) (تحریر ، تقریر ، مزاج) سنجیدہ ؛ متین ۔

Sedately : (adv.) سنجیدگی سے ؛ متانت سے ؛ سلامت روی سے ؛ پر سکون طور پر ۔

Sedateness : (n) متانت ؛ سنجیدگی ؛ سکون پسندی ۔

Sedation : (n) سنجیدہ بنانا ؛ سنجیدگی ۔

Sedative : (a) سکون بخش ؛ مسکن ۔

Sedative : (n) مسکن دوا ۔

Sedative salt : (n) دیکھو Boric acid

Sede vacante : (adv.) [L.] (کلیسا) اسقف کی جگہ خالی ہونے کے دوران ۔

Sede vacante : (n) اسقف کی جگہ خالی ہونا ۔

Sedefendendo : (adv.) [L.] (قانون) اپنی صفائی میں ؛ حفاظت خود اختیاری میں ؛ اپنے بچاؤ میں ۔

Sedens : (n) [L.] (کسی مقام کا) پیدائشی باشندہ ۔

Sedent : (a) [L. 'Sedere'.] بیٹھا ہوا (مجسمہ کے لئے استعمال ہوتا ہے) ۔

Sedentarily : (adv.) بے حس و حرکت ؛ بیٹھ کر ۔

Sedentariness : (n) بیحس و حرکت ہونا ؛ بیٹھا ہوا ہونا ۔

Sedentary : (a) [Fr. 'Sedentaire' or L. 'Sedentarius'.] (۱) (تصویر ، نشست وغیرہ) بے حس و حرکت ؛ بیٹھا ہوا ؛ نشستہ ۔ (۲) بیٹھے رہنے کا (پیشہ ، عادت ، کام وغیرہ)؛ احدی ؛ کاہلی ۔ (۳) (حیاتیات) مقیم (پرندے) ؛ غیر سیار ؛ خانہ نشیں ۔ (۴) گھات میں بیٹھی ہوئی (مکڑی) ۔

Sedentary : (n) مکڑیوں کی ایک جنس جو جالا بن کر شکار کرتی ہے ۔

Sedentary soil ;(n) قائم مٹی ۔

Sederunt : (n) [L.] (۱) (مذہبی جماعت یا کسی مجلس کا) بیٹھنا ؛ بیٹھک ، جلسہ یا نشست ؛ کسی صحبت کا بات چیت یا ناؤ نوش میں بیٹھے رہنا ۔(۲)شریک مجلس کی فہرست ۔

Act of sederunt : اسکاٹ لینڈ کی صدر عدالت دیوانی کے سامنے کاروائیوں کو منضبط کرنے کا حکم ۔

Sedge : (n) [OE. 'Secg'.] (۱) سیج ؛ سوان کی قسم کی گھاس جو دلدلوں اور سیلابی زمینوں میں ہوتی ہے اس میں گرہیں نہیں ہوتیں ؛ سعد ؛ سعادۃ ۔ (۲) ایسی گھاس کا تختہ ۔

Sedge-fly : (n) ایک قسم کی مکھی ۔

Sedge-warbler : (n) ایک قسم کا بولنے والا پرندہ ۔

Sedged : (a) (۱) (جئی) جس کا تنا موٹا ہو گیا ہو (یہ ایک بیماری ہے) ۔ (۲) (سیج کا) حاشیہ دار ۔

Sedging : (n) ایک بیماری جو جئی کے تنے میں لگ جاتی ہے اور

تنا جڑ کے پاس موٹا ہو جاتا ہے ۔

Sedgy : (a) — (۱) وہ مقام جہاں سیج کثرت سے ہو ۔ (۲) سیج نما ۔

Sedile : (n) [L. 'Sedere'.] — کلیسا کی وہ تین چھتر دار نشستیں جس پر کشیش بیٹھتے ہیں ۔

Sediment : (n) [Fr.] — (۱) دُرد ؛ تلچھٹ ؛ گاد ؛ رُسُوب ؛ ثفل ۔ (۲) (ارضیات) رُسوب ۔

Sediment : (v) — دُرد جمنا ؛ تلچھٹ جمنا ۔

Sedimental : (a) — رُسوبی ۔

Sedimentary : (a) — رُسوبی ؛ گدلا ؛ دُرد آمیز ۔

Sedimentary : (n) — رُسوب ؛ تلچھٹ ۔

Sedimentary rock :(n) — رُسوبی چٹانیں ۔

Sedimentation : (n) — (کیمیا) ترسیب ۔

Sedition :(n) [Fr.] — (۱) سر کشی ؛ بغاوت ۔ (۲) باغیانہ تقریر ۔

Seditionary : (a) — باغیانہ ؛ بغاوت آمیز ؛ بغاوت انگیز ؛ مفسدانہ ۔

Seditionist : (n) — باغی ؛ سرکش ۔

Seditious : (a) [Fr. 'Seditieux'.] — دیکھو Seditionary

Seditiously : (adv.) — ازراہ بغاوت یا سرکشی ؛ باغیانہ طور پر ۔

Seditiousness : (n) — باغی پن ؛ بغاوت انگیزی ۔

Seduce : (v) [L. 'Seducere'.] — (۱) اِغوا کرنا ؛ ور غلانا ؛ بہکانا ؛ پھسلانا ؛ منحرف کرنا ؛ گمراہ کرنا ۔ (۲) عصمت دری کرنا ؛ آبرو ریزی کرنا (عورت کی) ؛ بھگا لے جانا ؛ اٹھا لے جانا ۔ (۳) پھسلانا ؛ ورغلانا ۔

Seduceable : (a) — اِغوا پذیر ؛ جو بہلانے یا ورغلانے میں آ جائے ۔

Seducement : (n) — اِغوا ؛ ورغلانا ؛ انحراف ۔

Seducer : (n) — مغوی ؛ اغوا کنندہ ؛ بہکانے والا ؛ پھسلانے والا ؛ ورغلانے والا ۔

Seducible : (a) — دیکھو Seduceable

Seducing : (a) — بہکانے والا ؛ پھسلانے والا ؛ ترغیب دینے والا ۔

Seducingly : (adv.) — ازراہ اِغوا ؛ بہکا کر ؛ پھسلا کر ۔

Seduction : (n) — (۱) اغوا ؛ بہکاؤ ؛ جھانسا ۔ (۲) کشش ؛ گیرائی ؛ ترغیب ۔

Seductive : (a) — دلکش ؛ موجب ترغیب ؛ پھسلا لینے والا ؛ گمراہ کنندہ ؛ اغوا کنندہ ۔

Seductively : (adv.) — دلکشی سے ؛ دلفریبی سے ۔

Seductiveness : (n) — دلکشی ؛ دلفریبی ۔

Seductress : (n) — مغوی ؛ اغوا کنندہ ؛ بہکانے والی ؛ رجھا لینے والی ۔

Sedulity : (n) [L. 'Sedulitas'.] — جفا کشی ؛ کدو کاوش ؛ محنت ؛ مشقت ؛ سر گرمی ۔

Sedulous : (a) — محنتی ؛ محنت پسند ؛ مشقت پسند ؛ سر گرم ؛ تن دہ ؛ مستعد ؛ جفا کش ؛ مستقل مزاج ؛ ثابت قدم ؛ جفا کشانہ ؛ سر گرمانہ ؛ مستعدانہ ؛ محتاطانہ ۔

Sedulously : (adv.) — جفاکشی سے ؛ تندہی سے ۔

Sedulousness : (n) — دیکھو Sedulity

Sedum : (n) [L.] — جنس پتھر بیل ؛ سیڈم ۔

See : (n) [AFr. 'Se, sed'.] — (۱) نشست ؛ کرسی ؛ جگہ (بیٹھنے کی) ۔ (۲) اُسقف کی کرسی (کلیسا) ۔ (۳) اسقف یا اسقف اعظم کی علاقہ یا حدود حکومت ؛ پوپ کا منصب ؛ پوپ کی عدالت ؛ نظام پاپائی ۔

See : (v) [OE. 'Seon'.] — (۱) دیکھنا ؛ نظر کرنا ؛ نگاہ کرنا ؛ تاکنا ۔ (۲) غور کرنا ؛ خوض کرنا ؛ غور و خوض کرنا ۔ (۳) سمجھنا ؛ بوجھنا ؛ معلوم کرنا ۔ (۴) محسوس کرنا ؛ ادراک کرنا ؛ دھیان کرنا ؛ توجہ مبذول کرنا ۔ (۵) ملاقات کرنا ؛ ملنا ؛ معائنہ کرنا ؛ ملاحظہ کرنا ۔ (۶) تصور کرنا ؛ خیال کرنا ؛ خیال میں لانا ۔ (۷) پہنچانا ؛ پہنچا آنا ؛ چھوڑ آنا ؛ ساتھ جانا ۔ (۸) ساتھ دینا ؛ مدد کرنا ؛ مساعدت کرنا ۔ (۹) رائے رکھنا ؛ خیال رکھنا ۔ (۱۰) تحقیق کرنا ؛ تفتیش کرنا ؛ پرکھنا ؛ جانچنا ؛ معائنہ کرنا ۔ (۱۱) خبر گیری کرنا ؛ خبر لینا ؛ احتیاط کرنا ؛ محتاط رہنا ۔ (۱۲) مناسب سمجھنا ؛ بخوشی قبول کرنا ۔ (۱۳) دیکھنا ؛ مشاہدہ کرنا ۔ (۱۴) (کھیل) (خصوصاً پوکر میں) برابر کی بازی لگانا ۔ (۱۵) (فوج) (قلعہ بندی ، توپ خانہ وغیرہ) زد میں لئے ہونا ؛ نظر

To see the back of / -last of : (کسی نا پسندیدہ ملاقاتی سے) چھٹکارا پانا ؛ جان چھڑانا ۔

To see the elephant : (علم) دنیا کا تجربہ حاصل کرنا ۔

To see the light : (۱) پیدا ہونا ؛ عالم وجود میں آنا ۔ (۲) زندہ رہنا ۔ (۳) راہ راست پر آ جانا ۔

To see the red light : خطرہ محسوس کرنا ؛ خوف کرنا ۔

To see things : فریب کھانا ؛ وہم میں مبتلا ہونا ؛ توہم میں گرفتار ہونا ۔

To see through brick-wall : غیر معمولی ذہانت ہونا ؛ غیر معمولی قوت مشاہدہ ہونا ۔

To see thing through or out : پورا کر کے چھوڑنا ؛ تکمیل کو پہنچا کر چھوڑنا ۔

To see to : خبر لینا ؛ خبر گیری کرنا ؛ توجہ کرنا ۔

To see to it : (کسی کام کے لئے) ٹھوس قدم اٹھانا ۔

You see : آپ جانتے ہیں ؛ آپ سمجھتے ہیں ۔

See about : (v) توجہ دینا ؛ کا روائی کرنا ؛ تدبیر کرنا ۔

See after : (v) خبر گیری کرنا ؛ نگرانی کرنا ۔

See-bright : (n) ایک پودا جس کو کلاری کہتے ہیں ۔

See-er : (n) دیکھنے والا ۔

See for : (v) تلاش کرنا ؛ کھوجنا ۔

See into : (v) درون بینی کرنا ؛ تاڑنا ۔

See out : (v) (۱) بچ رہنا ؛ بچ جانا ۔ (۲) (مے نوشی کے مقابلے میں) دوسروں کے مقابلے میں زیادہ دیر تک پینا ۔ (۲) انجام پا جانا ۔

Seer-sucker : (n) [Pers. 'Ser o sakar'.] (۱) ہندوستانی نیلا سفید دھاری دار کھڑا ۔ (۲) اس کھڑے کی نقل جو امریکا میں تیار ہوتی ہے ۔

See-saw : (n) (۱) جھولا ؛ ہنڈولا ؛ سی سا ۔ (۲) ایک کھیل جس میں ایک لمبے تختے کے دونوں سروں پر ایک ایک شخص بیٹھ جاتا ہے (تختوں کے بیچوں بیچ ایک ٹیک ہوتی ہے) یہ

آنا ؛ بالا دستی ہونا ۔

I' ll see him hanged (damned, further etc.) first : میرا اس سے کوئی واسطہ نہیں ہے ۔

I see : درست ہے ۔

Let me see / Let us see : مجھے یا ہمیں غور کرنے دو یعنی جواب دینے یا تفصیلات بیان کرنے سے قبل غور کرنا چاہتا ہوں یا اس امر کا اعتراف ہے کہ آئندہ حالات غور مکرر کے محتاج ہوں گے ۔

To go , come to (and) see : ملاقات کرنا ؛ ملاقات کے لئے آنا یا جانا (کسی شخص سے) ۔

To have seen better days : عافیت میں زندگی بسر کئے ہوئے ہونا ۔

To have seen one's day , one's best day : مائل بہ انحطاط ہونا ۔

To have seen service : پختہ کار ہونا ؛ ماہر ہونا ۔

To see (a book) through the press : کتاب چھپوانا ۔

To see ( a person) off : (۱) رخصت کرنا ؛ الوداع کہنا ؛ چھوڑنا ۔ (۲) کتے للکارنا ۔

To see a vision : رویا دیکھنا ؛ خواب دیکھنا ؛ سپنا دیکھنا ؛ صاحب بصیرت ہونا ۔

To see daylight or light : اچھی طرح سمجھنا یا محسوس کرنا ۔

To see double : دو دیکھنا ؛ ایک کی جگہ دو دیکھنا (خصوصاً نشے کی حالت میں) ۔

To see eye to eye : ہم خیال ہونا ؛ متفق ہونا ۔

To see life/ -the world : دنیا کا تجربہ حاصل کرنا ۔

To see much or little of a person : کسی کی صحبت میں زیادہ یا کم رہنا ۔

To see one's way : راستہ نکال لینا ۔

To see red : بر افروختہ ہونا ۔

دونوں شخص باری باری ایک دوسرے کو اوپر نیچے حرکت دیتے ہیں ۔ (۲) دیکھو Cross-ruff ۔ (۳) تختہ جو سی سا کی طرح متوازن رہے ۔

See-saw : (a) ہنڈولے کی مانند : ہنڈولے یا جھولے کی طرح کا ۔

See-saw : (v) (۱) ہنڈولے یا جھولے کی طرح پیچھے حرکت کرنا یا دینا ۔ (۲) سی سا کھیلنا ۔ (۳) پالیسی یا طرز عمل میں متلون یا مذبذب ہونا ۔

See see : (n) [Imit.] ایک قسم کا تیتر جو ریگستانی علاقے میں پایا جاتا ھے ۔

See through : (v) (۱) بھانپ لینا : تاڑ جانا : حقیقت سمجھ لینا ۔ (۲) انجام کو پہنچانا ۔

See-through : (a) صاف شفاف (خصوصاً کپڑا ، لباس وغیرہ) ۔

Seeable : (a) قابل دید : دیکھنے کے قابل ۔

Seed : (n) [OE. 'Saed'.] (۱) بیج : تخم : دانہ ۔ (۲) نطفہ : منی ۔ (۳) اصل مادہ : بیخ : جڑ : بنیاد : بنا : علت اولیٰ : علت العلل ۔ (۴) (انجیل) نسل : اولاد ۔ (۵) جھینگا مچھلی یا ریشم کے کیڑے کا انڈا ۔ (۶) کستورا مچھلی کے انڈے ۔ (۷)بیج سے مشابہ چیزیں ۔ (۸) الگ کیا ہوا کھلاڑی ۔

To go , run to seed : (۱) (پودے میں) بیج بن جانا : (پودے کا) پھول دینے کے قابل نہ رہنا : انحطاط پذیر ہونا ۔ (۲) (مجازاً) ذلیل : حقیر یا کمینہ ہونا ۔

Seed : (v) بیج بونا : بیج ڈالنا : بیج بکھیرنا : تخم ریزی کرنا ۔ (۲) بیج نکالنے (پھل وغیرہ سے) ۔ (۳) بیج علاحدہ کرنے (سن و غیرہ سے) ۔ (۴) بیج آنا : بیج پڑنا : بیج پک کر گرنا ۔ (۵) (کھیلوں میں) کمزور کھلاڑیوں سے زور آور کھلاڑیوں کا الگ کر لینا تاکہ ٹورنامنٹ میں دسورے میچ کھلا سکیں ۔ (۶) باعث ہونا :سبب ہونا ۔ (۷) نا پسندیدہ چیز بن جانا ۔ (۸) پُر سیر شدہ محلول خصوصاً بادل میں ذرہ ڈال کر پانی برسانا ۔

To seed down : (گیہوں وغیرہ کے کھیت میں) گھاس کے بیج چھیٹنے ۔

Seed-bed : (n) پود کیاری : زمین : بیج بونے کے لئے ۔

Seed-box : (n) (۱) بیج ڈالنے والی مشین کا بیج دان ۔ (۲) (امریکا) ایک پودا ۔

Seed-bud : (n) (نباتیات) تخمک : بقچۂ گل کا نچلا حصہ ۔

Seed-cake : (n) کیک جس میں رائحہ کے لئے زیرہ وغیرہ ہو ۔

Seed-case : (a) پھلی : ڈوڈا ۔

Seed-coat : (n) (نباتیات) قشر تخم : غلاف ۔

Seed-corn : (n) اناج جو بیج کے لئے محفوظ رکھا جائے ۔

Seed-cotton : (n) روئی جس میں بنولے ہوں : بنولے دار روئی ۔

Seed-eater : (n) ایک قسم کا پرندہ ۔

Seed fall : (n) درخت سے فطری طور پر بیج کا گرنا ۔

Seed-feeder : (n) ایک قسم کا غلہ خور پرند ۔

Seed-field : (n) بیج پیدا کرنے والا کھیت ۔

Seed-fish : (n) تخم ماہی ۔

Seed-lac : (n) پانی کے ساتھ پسا ہوا درخت کا گوند ۔

Seed-leaf : (n) برگ تخم : بیج پتی ۔

Seed leaf : (n) چوڑے پتے والا تمباکو جس سے سگار بنتا ھے ۔

Seed-lip : (n) وہ ٹوکری جس میں بونے کے لئے بیج لے جایا جاتا ھے ۔

Seed-lobe : (n) دیکھو Seed-leaf

Seed-pan : (n) لال مٹی کا برتن جس میں بیج سے پودا اُگایا جاتا ھے ۔

Seed-pearl : (n) چھوٹا موتی ۔

Seed-plant : (n) (۱) بیج سے نکلا ہوا پودا ۔ (۲) پودا جو بیج کے لئے لگایا جائے ۔

Seed-plot : (n) دیکھو Seed-bed

Seed-pod : (n) ڈوڈا : پھلی ۔

Seed-snipe : (n) (۱) جنوبی امریکا کا ایک پرندہ ۔

Seed-tick : (n) ایک قسم کا طفیلی کیڑا ۔

Seed-time : (n) ہنگام تخم ریزی : بیج بونے کا وقت : تخم ریزی کی فصل ۔

**Seed-treatment : (n)** بیج کرم کش دوا ڈالنا ۔

**Seed-vessel : (n)** بیج دانی ۔

**Seedage : (n)** بیج کے ذریعے پودوں کی افزائش کرنا ۔

**Seeded : (a)** (۱) بویا ہوا ۔ (۲) بیج دار : قلم دار : پیوند لگا ۔ (۳) پختہ ۔ (۴) بیج علاحدہ کیا ہوا ۔ (۵) بو قلموں : رنگا رنگ کپڑا ۔

**Seeder : (n)** (۱) بیج بونے کی مشین : تخم پاش ۔ (۲) تخم دار پودا (جس میں بیج کثرت سے ہوں) ۔ (۳) تخم ریز مچھلی ۔

**Seedful : (a)** پیدا کرنے والا : مولد ۔

**Seedily : (adv.)** زود حالت میں : پھٹے حالوں میں : پھٹے پرانے کپڑوں میں : علالت یا ناسازی کی حالت میں ۔

**Seediness : (n)** مزاج کی ناسازی یا علالت زدہ حالت ۔

**Seedless : (n)** بے تخم : بن بیجا : بے بیج ۔

**Seedlet : (n)** چھوٹا بیج : تخمک ۔

**Seedlike : (a)** بیج نما ۔

**Seedling : (n)** (۱) بجوا : تخمی پودا : وہ پودا جو بیج سے اُگے (نہ کہ قلم سے) ۔ (۲) ننھا پودا : نازک پودا ۔

**Seedling : (a)** (۱) بیج سے اُگا ہوا : تخمی ۔ (۲) چھوٹے بیج کی طرح : ابتدائی : نامکمل ۔ (۳) انڈے سے نکلا ہوا (صدف) ۔

**Seedsman : (n)** (۱) تخم فروش : سوداگر تخم ۔ (۲) بیج لگانے یا بونے والا ۔

**Seedy-weed : (n)** ایک قسم کی گھاس جو اپنے بیج کے ذریعے خود بخود پھیلتی رہتی ہے ۔

**Seedy : (a)** (۱) بیج بھرا : بجالا ۔ (۲) (پودا) جو پھول دینے کے قابل نہ رہے ۔ (۳) (روز مرہ) زدہ یا پھٹے حالوں : پھٹے پرانے کپڑے پہنے : خستہ حال ۔ (۴) علیل : (طبیعت یا مزاج کا) ناساز (ہونا) ۔ (۵) (شیشہ سازی) بلبلہ دار : حباب دار ۔

**Seedy-toe : (n)** گھوڑے کے پاؤں کی ایک بیماری ۔

**Seegar : (n)** دیکھو Cigar

**Seeing : (n)** دیکھنا : مشاہدہ کرنا : دید : نظارہ ۔

Seeing is believing : مشاہدہ اصل یقین ہے : مشاہدہ بہترین شہادت ہے ۔

Worth seeing : قابل دید : دیدنی : دیکھنے کے قابل : قابل نظارہ ۔

**Seeing : (conj.)** کیونکہ : چونکہ : جہاں تک کہ ۔

**Seeing-glass : (n)** آئینہ ۔

**Seek : (n)** (کتے کو للکارنے کے لئے) قرنے کی آواز ۔

To blow a seek : (کتے کو تعاقب کرنے کے لئے) قرنا بجانا ۔

**Seek : (v)** [OE. 'Secan'.] (۱) ڈھونڈنا : تلاش کرنا ۔ (۲) حاصل کرنے کی کوشش کرنا یا فکر میں ہونا ۔ (۳) مانگنا : طلب کرنا ۔ (۴) مد نظر ہونا : در پے ہونا ۔ (۵) جستجو کرنا : پتا لگانا : کھوج لگانا ۔ (۶) ناقص ہونا : کمی ہونا : معلوم نہ ہونا : دستیاب نہ ہونا ۔ (۷) (عبادت میں) خشوع و خضوع کرنا : گڑ گڑانا : عاجزی کرنا ۔ (۸) (عورت کا) رجھایا جانا : دوستانہ برتاؤ کیا جانا ۔

To have far to seek : بہت تلاش کرنا ۔

To seek dead : کتے کو شکار تلاش کرنے کا حکم دینا ۔

**Seek after : (n)** تلاش کرنا : جستجو کرنا ۔

Sought after : مطلوب : مقبول ۔

**Seek for : (v)** تلاش کرنا : ڈھونڈنا ۔

**Seek-no-farther/ -further : (n)** ایک قسم کا سیب ۔

**Seeker : (n)** (۱) طالب : جویا : جوئندہ : متجسس : متلاشی : تلاش کرنے والا : مساعی : کوشاں ۔ (۲) (کلیسائی تاریخ) سولہویں ، سترھویں صدی کا ایک فرقہ جو خود کو سچے کلیسا کا متلاشی کہتا تھا ۔ (۳) کسی چیز کی تلاش میں استعمال کیا جانے والا آلہ ۔

**Seel : (v)** [OFr. 'Ciller, Siller'.] (۱) آنکھیں سینا : باز کی آنکھیں سینا : آنکھیں بند کرنا ۔ (۲) (مجازاً) دم دینا : آنکھوں میں خاک جھونکنا ۔

**Seem : (v)** [ME. 'Seme'.] معلوم ہونا : دکھائی دینا : نظر آنا : واقعی طور پر معلوم ہونا یا ظاہر ہونا ۔

It seems : (۱) ایسا معلوم ہوتا ہے : ایسا دکھائی پڑتا ہے : یہ ظاہراً صحیح ہے ۔ (۲) مجھے ایسا معلوم ہوا ہے : جیسا کہ افواہ یا رپورٹ سے ظاہر ہے ۔ (۳) ہو سکتا ہے ۔

It seems so/ So it seems : یہ ایسا معلوم ہوتا ہے ۔

Seemer : (n) دکھائی دینے والا : معلوم ہونے والا ۔

Seeming : (n) (۱) ظاہر ہونا ۔ (۲) ظاہر : صورت شکل : بشری ۔ (۳) فریب : دھوکا : شباہت : مشابہت ۔

In seeming / In all seeming : بظاہر آثار ۔

Seeming : (a) (۱) ظاہر : عیاں ۔ (۲) ظاہری : دکھاوے کا ۔

Seemingly : (adv.) بظاہر : ظاہر داری سے : دکھاوے کے طور پر ۔

Seemingness : (n) ظاہر داری ۔

Seemliness : (n) مناسب : موزونیت : معقولیت ۔

Seemly : (a) [ME. 'Semeliche'.] زیبا : موزوں : مناسب : شایاں : معقول ۔

Seemly : (adv.) خوبی سے : خوش اسلوبی سے : مناسب طور پر : معقول طور سے ۔

Seen : (a) ماہر فن ۔

To be (well or ill) seen : اچھی یا ناقص مہارت رکھنا ۔

Seep : (v) [OE. 'Sipian'.] بہنا : جھر جھر بہنا : قطرہ قطرہ بہنا ، ٹپکنا ۔

Seep : (n) (۱) قطرہ قطرہ بہنے والی سیلن : چھوٹا چشمہ ۔ (۲) (امریکا) وہ جگہ جہاں پانی ، پٹرولیم وغیرہ آہستہ آہستہ بہتا ہے ۔

Seep : (n) جل تھل جیپ (گاڑی) ۔

Seepage : (n) (۱) آب خیزی : رساؤ: سیم ۔ (۲) رس کر نکلنے والی چیز ۔

Seepy : (a) (امریکا) رسنے والا ۔

Seer : (n) [See+er.] (۱) روشن ضمیر : غیب داں ۔ (۲) رسول : نبی ۔ (۳) جادوگر : عامل یا بلور ۔

Seer : (n) [Hindi 'Ser'.] سیر (ہندوستانی وزن) ۔

Seer-fish : (n) سیر مچھلی : جزائر شرق الہند کی ایک قسم کی مچھلی ۔

Seer-sucker : (n) ہندوستانی نیلا ، سفید دھاری دار کپڑا ۔

Seeress : (n) روشن ضمیر : غیب داں (عورت) : جادوگرنی ۔

Seership : (n) نبوت : رسالت ۔

Seethe : (v) [OE. 'Seopan'.] (۱) ابالنا : ابلنا : جوش دینا : جوش میں آنا : کھولانا : کھولنا ۔ (۲) (مجازاً) غم و غصہ کھانا: جوش میں آنا ۔ (۳) نرم اور بے مزہ ہو جانا : بھگونا : تازگی اور قوت کم کرنا : بے حس بنانا (دماغ ، خون وغیرہ کو زیادہ گرمی یا تیز شراب سے) ۔ (۴) (سیال مادے کا) جھاگ بننا ۔

Seethe : (n) جوش : ابال : جوشیلا پن ۔

Seethingly : (adv.) کھولتے ہوئے : جوشیلے پن کے ساتھ ۔

Sefton : (n) [From the tile of the Earl of sefton'.] ایک قسم کی بگھی ۔

Seg : (n) بَیل ۔

Seg : (n) دیکھو Callus

Segar : (n) دیکھو Cigar

Segetal : (a) [L. 'Segetalis'.] (اناج) کھیت میں پیدا ہونے والا ۔

Segment : (n) [L. 'Segmentum'.] (۱) ٹکڑا : قطعہ : قتلا : پھانک : قاش : حصہ : درجہ ۔ (۲) (ہندسہ) قطعۂ دائرہ ۔ (۳) (نباتیات) قسمت : حصّہ ۔ (۴) (حیوانیات) حلقہ : بند ۔ (۵) (حیاتیات) قطعی خلیہ ۔

Segment : (v) (۱) قطعہ قطعہ کرنا : ٹکڑوں وغیرہ میں تقسیم کرنا ۔ (۲) شگاف پڑنا : قطعات میں منقسم ہونا ۔ (۳) (عضویات) شگوفہ دار ہونا : کلی دار ہونا ۔

Segment arch : (n) قطعی کمان ۔

Segment gear : (n) قطعہ گراری : قطعہ گیری ۔

Segment-rack : (n) قطعہ شکنجہ ۔

Segment saw : (n) قطعہ آرہ : دندانے دار آرہ : گول آرہ : مدور آلہ ۔

Segment wheel : (n) قطعہ دولاب : قطعہ پہیا ۔

Segmental : (a) قطعہ دار : قاش دار : قطعہ دارانہ : متلعق بہ قطعہ :

قطعہ قطعہ : حلقوی ۔

Segmentally : (adv.) قطعہ قطعہ : قطعات ۔

Segmentary : (a) دیکھو Segmental

Segmentation : (n) (۱) حلقوی تشکیل : حلقہ داری ۔ (۲) قطعہ سازی۔ (۳) نہوض خلایا ۔

Segmentation cavity : (n) نہوضی قعر ۔

Segmented : (a) قطعہ دار : قطعہ قطعہ ۔

Segregate : (a) [L. 'Segregatus'.] تنہا : جدا : الگ : علاحدہ رکھا ہوا یا کیا ہوا : مفترق ۔

Segregate : (v) [L. 'Segregare'.] (۱) تنہا رکھنا : علاحدہ یا جدا رکھنا یا کرنا : الگ کرنا : دوسروں سے علاحدہ رکھنا ۔ (۲) کُل سے الگ ہو کر شکستگی کے خاص نقطوں یا خطوں پر جمع ہونا : نسلی تفریق کرنا ۔

Segregation : (n) (۱) علاحدگی : افتراق : جدائی : تنہائی : تنہا رکھنا ۔ (۲) علاحدہ کی ہوئی چیز ۔ (۳) نسلی تفریق ۔

Segregationist : (n) نسلی تفریق پسند ۔

Segregative : (a) (۱) علاحدہ رکھنے یا کرنے والا : تنہا دارانہ : تنہائی یا جدائی کی خاصیت رکھنے والا ۔ (۲) غیر صحبت پسند : نا ملنسار : کم آمیز ۔

Segregator : (n) ہر گردے سے علاحدہ پیشاب لینے کا آلہ ۔

Seguidilla : (n) [Sp.] ایک قسم کا ہسپانوی رقص : اس رقص کی موسیقی ۔

Seicento : (n) [It.] سترھویں صدی (جسے اطالوی فن کا زمانہ سمجھا جاتا ھے) ۔

Seich : (n) [Swiss Fr.] بند پانی کا تلاطم (خصوصاً تالاب یا بندرگاہ وغیرہ میں) ۔

Seidel : (n) [G.] (بیر شراب کا) بڑا گلاس ۔

Seidlitz powder : (n) سفوف سیڈلیٹ : سیڈلیٹی سفوف : ایک قسم کی ملین دوا جو دو مختلف سفوفوں کی باہمی آمیزش سے بنتی ھے ۔

Seigneur : (n) [Fr.] جاگیر دار : رئیس ۔

Grand seigneur : امیر کبیر : رئیس اعظم ۔

Seigneurial : (a) [Fr.] رئیسانہ : جاگیر دارانہ ۔

Seigneury / Seigneurie : (n) [Fr. 'Seigneurie'.] (۱) جاگیر : رئیس کی جاگیر داری ۔ (۲) رئیس کا گھر ۔

Seigniorage / Seignorage : (n) [OFr.] (۱) حق شاہی : (خصوصاً) حق سکہ یعنی چاندی جو ٹکسال کو بھیجی جاتی تھی اس میں ایک فی صد خاص حصہ بادشاہ کا ہوتا تھا : حق تشکیک ۔ (۲) حق جاگیردار : حق ۔

Seigniory / Seignory : (n) [OFr. 'Seignorie'.] (۱) جاگیرداری : امارت ۔ (۲) شاہی حکومت : شاہی اقتدار ۔ (۳) جاگیر دار یا امیر کا علاقہ ۔ (۴) قدیم اطالوی جمہوریت کی مجلس بلدیہ ۔

Seignoral : (a) رئیسانہ : جاگیردارانہ ۔

Seignorial : (a) دیکھو Seignoral

Seine : (n) [OE. 'Segne'.] (۱) مہا جال : ماہی گیر کا بڑا جال جس میں اوپر ترنے اور نیچے آویزے ہوتے ہیں تاکہ جال پانی میں سیدھا کھڑا رہے ۔

To shot a seine : مہا جال پھینکنا ۔

Seine : (v) ماہی گیری کرنا : مہا جال کے ذریعے مچھلیوں کا شکار کرنا ۔

Seine-boat : (n) مہا جال لے جانے یا پھینکنے والی کشتی ۔

Seiner : (n) ماہی گیر : مہا جال کے ذریعے مچھلیوں کا شکار کرنے والا ۔

Seiner-net : (n) مہا جال ۔

Seir-fish : (n) [Sp. 'Serra'.] سیر مچھلی : جزائر شرق الہند کی ایک قسم کی مچھلی ۔

Seise : (v) اپنے قبضے یا تصرف میں لانا : اپنے تحت و تصرف میں لانا ۔

Seisin : (n) [ME. 'Sesin(e)'.] قبضۂ مطلق ۔

To have, take seisin (in , of) : قبضہ میں لینا ۔

Seismic : (a) بھو نچالی : زلزلے کے متعلق : زلزالی ۔

**Seismical : (a)** دیکھو Seismic

**Seismically : (adv.)** بھونچالی طور پر ؛ زلزلے کی طرح ۔

**Seismicity : (n)** (کسی خاص ملک کے) زلزلے کی تعداد اِرتعاش ۔

**Seismism : (n)** مظہر زلزلہ ؛ زلزلیت ۔

**Seismograph : (n)** زلزلہ نگار ؛ زلزلہ پیما ۔

**Seismographic : (a)** زلزلہ نویسانہ ؛ زلزلہ نگارانہ ۔

**Seismographically : (a)** دیکھو Seismographic

**Seismography : (n)** زلزلہ پیمائی ؛ زلزلہ نگاری ۔

**Seismologic/ Seismological : (a)** زلزلیات سے متعلق ؛ زلزلیاتی ۔

**Seismologist : (n)** زلزلیات داں ؛ عالم علم زلزلہ ۔

**Seismology : (n)** زلزلیات ؛ علم زلزلہ ۔

**Seismometer : (n)** زلزلہ پیما ۔

**Seismometric/ -al : (a)** زلزلہ پیمایانہ ۔

**Seismometry : (n)** زلزلہ پیمائی ۔

**Seismoscope : (a)** زلزلہ نما ؛ زلزلہ نگار ۔

**Seismoscopic : (a)** زلزلہ نگارانہ ۔

**Seismotic : (a)** دیکھو Seismic

**Seizable : (a)** قابل ضبطی ؛ لائق گرفت ۔

**Seize : (v)** [OFr. 'Seizir'.] (۱) اپنے قبضے یا تصرف میں لانا ؛ اپنے تحت و تصرف میں لانا ۔ (۲) ضبط کرنا ؛ قرق کرنا؛ (قانون) جاگیرداری کی جائداد پر (کسی آدمی کو) قانونی طور پر قابض کرنا ۔ (۳) کسی کو زمین یا جائداد پر قائم کرنا یا کسی کو کسی عہدے پر فائز کرنا ۔ (۴) چھین لینا ؛ چھینٹنا ؛ جھپٹنا ؛ جھپٹ لینا ۔ (۵) پکڑ لینا ؛ جبراً چھین لینا ؛ رسی سے کس کر باندھ لینا یا باندھ کر کوڑے لگانا ۔ (٦) جان لینا ؛ سمجھ لینا؛ تاڑ لینا۔ (۷) غنیمت سمجھنا ؛ غنیمت سمجھ کر کام لینا ۔ (۸)(مشینوں کا غیر ضروری دباؤ یا حرارت سے) جکڑا جانا ؛ رک جانا ۔ (۹) (موت ، مصیبت وغیرہ کا) یکایک آجانا ۔ (۱۰) پکڑنا ؛ گرفتار کرنا ۔

To be seized of : تصرف میں لایا جانا ۔

To be seized in fee / To be seized of in fee / His demesne as if fee : جاگیر یا جائداد غیر مشروط رکھنا ۔

To be seized of : (۱) قابض ہونا ۔ (۲) (قانون) (کسی چیز پر) قانونی طور پر قابض ہونا ۔

To seize into one's hands : قبضہ کرنا ۔

To seize up : جہاز کے رسے سے باندھ کر کوڑے لگانا ۔

**Seizer : (n)** گرفتار کرنے والا ؛ ضبطی قرقی کرنے والا ؛ زبردستی قبضہ کرنے والا ۔

**Seizin :** دیکھو Seisin

**Seizing : (n)** (۱) گرفتاری ؛ گرفت ؛ قبضہ ؛ قرقی ۔ (۲) دو رسوں کو ایک ساتھ باندھنے والی ڈوری ؛ ڈوری ؛ رسی باندھنے کے لئے (خاص کر مستول) ۔

**Seizure : (n)** (۱) قرقی ؛ ضبطی ؛ قبضہ ؛ گرفت ؛ زبردستی قبضہ کرنا یا قبضے میں لے لینا (جائداد یا سامان) ۔ (۲) بیماری کا اچانک حملہ ؛ مرض کا دورہ ؛ اچانک کسی مصیبت میں مبتلا ہو جانا۔

**Sejant : (a)** [OFr. 'Seiant'.] (نقابت) اس طرح کی نشست (کہ اگلی ٹانگیں سیدھی کھڑی ہوں جیسے بلی کی نشست ) ۔

**Sejour : (n)** [Fr. 'Sejourner'.] قیام کرنا ؛ قیام گاہ ۔

**Sejunction : (n)** (۱) علاحدہ کرنا ؛ علاحدگی ؛ جدائی ؛ جدا کرنا ؛ انفصال ۔ (۲) علاحدہ ہونا ؛ تفرقہ ؛ تفریق ؛ علاحدہ ہونے کی حالت ۔ (۳) شوہر اور زوجہ کے درمیان تفریق یا جدائی فسخ نکاح کے بغیر خواہ بہ رضا مندی زوجین یا بحکم عدالت ؛ مفارقت ؛ علاحدگی ۔ (۴) علاحدہ یا جدا کرنے والی چیز ۔ (۵) (طب) مردہ نسیجوں کا گوشت سے علاحدہ ہو جانا ۔ (٦) وہ مقام جہاں دو یا زیادہ چیزیں علاحدہ ہوتی ہیں یا ایک دوسرے سے الگ ہو جاتی ہیں ۔

**Selachian : (a)** [mod. L. 'Selache'.] شارک مچھلی کی ایک جنس سے سے متعلق ۔

**Selachian : (n)** شارک مچھلی کی ایک قسم ۔

**Selachii : (n)** [L.] صنف شارک ؛ شارکیں ۔

**Selachoid : (a)** شارک مچھلی سے مشابہ ۔

**Seladang/ Saladang : (n)** [Native name.] سلا دنگ ؛ ملایا کا بڑا جنگلی سانڈ ۔

**Selaginella : (n)** [mod. L.] بے پھول کے پودوں کی ایک جنس ۔

**Selago : (n)** [L.] جنوبی افریقہ کی ایک قسم کی بوٹی ۔

Selah : (n) [Heb. 'Selah'.] ایک عبرانی لفظ ھے جو زبور کی مناجاتوں (مزامیر) میں آیا ھے جس کے معنی نا معلوم ہیں اور قیاس یہ ھے کہ یہ کوئی موسیقانہ ہدایت ھے ۔

Seldom : (adv.) [OE. 'Seldan'.] شاذ : شاذ و نادر : گاہ گاہ : کبھی کبھی : کم کم : بہت کم ۔

Seldomness : (n) شاذ و نادر ہونا : کمیابی : کم ہونا ۔

Select : (a) [L. 'Selectus'.] (۱) منتخب : پسندیدہ : چیدہ : بر گزیدہ : چنا ہوا : عمدہ : نفیس : تحفہ ۔ (۲) مستثنیٰ : مخصوص (مجلس وغیرہ جس میں ارکان کا داخلہ بہت احتیاط سے کیا جاتا ھے) ۔

Select : (v) منتخب کرنا : انتخاب کرنا : چھانٹنا : چننا : پسند کرنا : اختیار کرنا ۔

Select committee : (n) مجلس منتخبہ : مختصر پارلیمانی کمیٹی جو کسی خاص معاملے میں تحقیقات کے لئے مقرر کی جائے ۔

Selected : (a) منتخب : چیدہ : چنا ہوا : پسندیدہ ۔

Selection : (n) (۱) انتخاب : اختیار : پسند : چناؤ ۔ (۲) (شے) منتخب : انتخاب ۔ (۳) انتخاب : چھانٹ ۔ (۴) بقائے اصلح (قانون ارتقا کے عمل میں بہتر اور مضبوط تر فرد یا نوع کا باقی رہنا) ۔

Natural selection : بقائے مصلح : انتخاب قدرت ۔

Sexual selection : جنسی انتخاب ۔

Selective : (a) انتخابی ۔

Selective absorption : (n) (۱) (تلغرافی) انتخابی جذب ۔ (۲) (نباتیات) انتخابی تغذیہ ۔

Selectively : (adv.) انتخاباً : انتخابی طور پر ۔

Selectivity : (n) انتخابیت : (لاسلکی کے آواز گیر آلات کے متعلق) کسی خاص تموج کو محسوس یا قبول کرنا : دوسرے تموجات کی مداخلت کے بغیر ۔

Selectly : (adv.) پسندیدہ طور پر : عمدہ طور پر ۔

Selectman : (n) (امریکا) نیو انگلینڈ کے کسی مجلس یا بورڈ کے تین سال کے لئے منتخب شدہ ارکان میں سے کوئی ایک ۔

Selectness : (n) پسندیدہ پن : عمدہ پن : برگزیدگی : عمدگی : نفاست ۔

Selector : (n) انتخاب کرنے والا : انتخاب کنندہ : چننے یا چھانٹنے والا : انتخاب کار : انتخابالہ ۔

Selenate : (n) سلینیم کا نمک : سلینیٹ ۔

Selenic acid : (n) سلینیم کا تیزاب : سلینی تیزاب ۔

Selenide : (n) (کیمیا) کسی قلوی عنصر یا اصلیہ کے ساتھ سلینیم کا مرکب ۔

Seleniferous : (a) سلینیم زا : سلینیم دار ۔

Selenio- / Seleno- : جزو ترکیبی بمعنی "سلینیم" ۔

Selenious acid : (n) ایک قسم کا دو اساسی ترشہ ($H_2 Se O_2$) جس سے Selenite بنتا ھے : سیلینی : سیلینیائی ۔

Selenite : (n) ایک قسم کی شفاف کھر یا مٹی : چمک کھریا : حجرالقمر ۔

Selenite : (n) (کیمیا) سیلینیم کا نمک : کھر یا نون ۔

Selenite : (n) باشندۂ قمر : چاند کا باشندہ ۔

Selenitic : (a) کھر یا نون کا یا اس سے متعلق ۔

Selenium : (n) [mod. L.] سیلینیم : ایک غیر معدنی عنصر ۔

Selenocentric : (a) قمر مرکزی : جو چیز چاند میں سے دیکھی جائے : جو شے چاند کو مرکز قرار دے کر ناپی جائے ۔

Selenodont : (n) [Gr. 'Selene', Odons'.] قمر دنداں : یہ ایک دودھ پلانے والا جانور ھے اس کے دانتوں پر ہلال نما دندانے ہوتے ہیں ۔

Selenodont : (a) قمر دنداں : جس کے دانتوں پر ہلال نما دندانے ہوں ۔

Selenograph : (n) چاند کی تصویر یا نقشہ کشی : قمر پیمائی : نقشۂ قمر ۔

Selenographer : (n) چاند کا نقشہ کھینچنے یا اتارنے والا : قمر نگار ۔

Selenographic : (a) قمر نگاری کا : قمر نگارشتہ : قمر یاتی ۔

Selenographist : (n) قمر نگار ۔

Selenography : (n) (۱) بیان قمر : قمریات : علم القمر ۔ (۲) چاند کی مساحت : قمر پیمائی ۔

Selenologic / Selenological : (a) قمریات سے متعلق ۔

Selenologist : (n) قمریات داں ؛ ماہر علوم قمر ۔

Selenology : (n) قمریات دانی ؛ علم القمر ۔

Selenotropic : (a) قمر مائل ؛ مائل بہ سوئے قمر ؛ وہ پودے جو چاند کی طرف مائل ہوں ؛ قمر رخ ؛ قمر مُکھی ؛ چندر مُکھی ۔

Selenotropism : (n) قمر رخی ؛ قمر میلانی ؛ میلان بہ سوئے قمر ۔

Selenotrophy : (n) دیکھو Selenotropism

Seleucid : (n) سلوکسی ؛ خاندان سلوکس کا رکن ؛ یہ خاندان ملک شام میں سنہ ۳۶۳ ق ۔ م تک حکمراں رہا ۔

Self : (a) [OE.] (۱) ایک سا ؛ جوں کا توں ؛ ملتا جلتا ۔ (۲) یکساں (رنگ) ۔ (۳) یکساں رنگ کا (پھول) ۔ (۴) خالص (وہسکی) ۔ (۵) ایک قسم کے کپڑے کی بنی (جھالر)۔ (۶)ایک ہی ٹکڑے کی بنی ہوئی (کمان) ۔

Self : (n) (۱) ذات ؛ نفس ؛ شخصیت ؛ خودی ۔ (۲) ذاتی اغراض ؛ ذاتی مقاصد ۔ (۳) پھول جس کا رنگ یکساں یا قدرتی ہو ؛ گل یک رنگ ۔ (۴) (تجارتی یا بازاری اصطلاح میں) ذات ؛ خود؛ نفس ۔ (۵) حاکم حقیقی ؛ خدائے تعالیٰ۔ (۶) (جمع) خود بار شدہ چیز ۔

Beside oneself : آپے سے باہر ۔

Better self : فطرت کا دوسرا رخ ۔

By one self : اکیلا ؛ بذات خود ؛ خود سے ۔

Old self / Former- : وجود اول ۔

Second self : ذات ثانی ؛ نقش ثانی ؛ وجود ثانی ۔ (۲)نفس ناطقہ ؛ روح رواں ؛ (مجازاً) یار صادق ؛ دوست مخلص ؛ دست راست ۔

To be me self : صحیح جسمانی یا دماغی حالت میں رہنا ۔

To feel like one self : اپنے اصلی رنگ میں ہونا ۔

Self : (v) خود ریزگی کے ذریعے بارور ہونا ؛ خود بارور ہونا ۔

Self- : (prefix) (۱) سابقہ بمعنی اپنے آپ یا خود کرنے والا ۔ (۲) انفعالی طور پر ؛ خود سر زد ؛ خود بخود حرکت یا عمل میں آنے والا ؛ متحرک بالذت ۔ (۳) یکساں یا قدرتی طور پر پیدا ہوجانے والا ۔

Self-abandoned : (a) (۱)خود فراموش ۔(۲) من موجی ؛ آوارہ ؛ اوباش۔

Self-abandonment : (n) (۱) خود فراموشی ؛ ترک خودی ۔ (۲) آوادگی؛ اوباشی ۔

Self-abased : (a) بے جا منکسر ۔

Self-abasement : (n) تذلل؛ انکسار (بے جا) کسر نفسی؛ اپنی بے عزتی آپ کرنا ۔

Self-abasing : (a) اپنی بے عزتی آپ کرنے والا ۔

Self-abnegating : (a) ایثار ؛ نفس کشی ۔

Self-abnegation : (n) نفس کشی ۔

Self-abnominating : (n) کراہت با لذات ۔

Self-absorbed : (a) جو اپنے اغراض یا معاملات میں منہمک ہو ؛ منہمک بالذات ؛ محو بالذات ۔

Self-absorption : (n) انہماك بالذات ؛ خود انہماکی ؛ محو (بالذات) ۔

Self-abuse : (n) (۱) غلط کاری ؛ جلق ؛ مشت زنی ۔ (۲) اپنے آپ کو گالیاں دینا یا برا بھلا کہنا ۔

Self-accusation : (n) خود الزامی ؛ اپنے اوپر آپ الزام دھرنا ۔

Self-accusatory : (a) خود الزامانہ ؛ اپنے اوپر آپ الزام دھرنے والا ؛ خود گیر (الزام) ۔

Self-accused : (a) خود گرفتہ (ملزم) ؛ خود ملزم شدہ ۔

Self-accusing : (a) دیکھو Self-accusatory

Self-acquaintance : (n) خود شناسائی ۔

Self-acquired : (a) خود حاصل کردہ ۔

Self-acting : (a) (۱) خود روی ؛ خود عملی ؛ خود فعلی ۔ (۲) خود کن ؛ خود کار ۔

Self-action : (n) خود روی ؛ حرکت بالذات ؛ خود کاری ۔

Self-actor : (n) خود کار کاتنے کی مشین ۔

Self-active : (a) دیکھو Self-acting

Self-activity : (n) دیکھو Self-action

Self-adaptive : (a) مرتب یا منضبط بالذات ؛ خود پیرا ؛ جو خود ٹھیک کر لے یا اپنی جگہ بیٹھ جائے (آلے یا کل کے لئے) ؛ خود مرتب ۔

Self-addressed : (a) اپنا پتا لکھا ہوا ۔

Self-adjusting : (a) دیکھو Self-adaptive

Self-adjustment : (n) انضباط بالذات ؛ خود پیرائی ؛ خود انضباط ؛ خود تسوید ۔

Self-admiration : (n) خود ستائی ؛ خود بینی ؛ خود پرستی ۔

Self-advancement : (n) اپنی ترقی ۔

Self-advertiser : (n) اپنا اشتہار خود کرنے والا ۔

Self-advertising : (n) اپنا اشتہار خود کرنا ۔

Self-effected : (a) خود بیں ؛ خود پسند ؛ شیخی باز ۔

Self-affirmation : (n) (۱)(نفسیات) ذی شعور ذات کے وجود کوتسلیم کرنا یا جتانا ۔ (۲) (منطق) صداقت کی علامت ۔

Self-aggrandizement : (n) ترقی بالذات ؛ خود پروری ؛ دست درازی ۔

Self-analysis : (n) تحلیل بالذات ؛ خود تجزیہ ۔

Self-applauding : (a) خود ستائی کرنے والا ۔

Self-applause : (n) خود ستائی ۔

Self-apparent : (a) خود آشکار ۔

Self-appointed : (a) خود مقرر کردہ ؛ خود ساختہ ۔

Self-appointed censors : (n) خود ساختہ محتسب ۔

Self-appointed duties : (n) خود مقرر کردہ فرائض ۔

Self-approbation : (n) اپنی کار کردگی یا کامیابی پر اطمینان ؛ قبول بالذات ؛ خود تسلیمی ؛ تسلیم نفس ؛ خود پسندیدگی ۔

Self-asserting : (a) خود ادعا ؛ جو اپنے دعوے کو آپ منوائے ۔

Self-assertion : (n) خود ادعائی ؛ خود بیانی ؛ اپنے دعوے کو آپ منوانا ۔

Self-assertive : (a) دیکھو Self-asserting

Self-assigned : (a) خود مقرر کردہ ؛ خود تعین کردہ ۔

Self-assumed : (a) خود فرض کردہ ؛ خود اختیار کردہ ؛ خود ساختہ ؛ خود قبول کردہ ۔

Self-assurance : (n) خود اعتمادی ؛ اعتماد نفس ۔

Self-assured : (a) خود اعتماد ؛ اعتماد بالنفس ۔

Self-awareness : (n) خود آگاہی ۔

Self-begotten : (a) خود زادہ ؛ جو کسی اور سے پیدا نہ ہوا ہو ۔

Self-betrayal : (a) خود آشکاری ؛ عیاں با لذات ۔

Self-binder : (n) خود بند ؛ آپ بند ؛ کھیت کاٹنے کی ایک مشین جس سے اناج کے (پودوں کے) گٹھے خود بخود بندھتے چلے جاتے ہیں ۔

Self-binding : (a) خود بند ۔

Self-blind : (a) خود کور ؛جس نے اپنے آپ کو جان بوجھ کر اندھا کر لیا ہو ۔

Self-born : (a) خود زادہ ۔

Self-care : (n) خود احتیاط ۔

Self-castigation : (n) خود تنبیہ ؛ خود سرزنش ۔

Self-caused : (a) خود زائیدہ ؛ جو اپنے آپ بیدار ہوا ۔

Self-centred : (a) (۱) خود مطلب ؛ محو بالذات ؛ جو اپنی ذات میں مستغرق ہو ؛ مطلب پرست ۔ (۲) خود مرکزہ ۔

Self-centredly : (adv.) خود مطلبی سے ؛ مطلب پرستی سے ۔

Self-centredness : (n) خود مطلبی ؛ ذاتی اغراض میں انہماك ۔

Self-centring : (a) (میکانیات) مرکز میں رکھنے والی (ٹیك وغیرہ) ۔

Self-closing : (a) کھلنے کے بعد خود بخود بند ہونے والا ۔

Self-cocker : (a) (ریوالور) جس کا گھوڑا خود بخود کھڑا ہو جائے ؛

خود کار پستول ۔

Self-cocking : (a) (ریوالور وغیرہ) جس کی چٹکی لبلبی سے اٹھائی جاتی ھے ۔

Self-collected : (a) مطمئن : جمع دل : جس کو اپنے اوسان پر قابو ھو : جو حواس باختہ نہ ھو : قادر علی النفس ۔

Self-colour : (n) یك رنگ : جس میں رنگ یکساں ھو : یکسانیت رنگ : یکساں رنگی ۔

Self-coloured : (a) (۱) یکساں رنگ : یك رنگ ۔ (۲) وہ پھول جس کے رنگ میں تغیر نہ ھوا ھو ۔

Self-command : (n) اپنے نفس پر قابو : ضبط ۔

Self-compatible : (a) خود بارو ر ۔

Self-complacence/ -complaisance : (n) آسودہ خاطری با لنفس : دلجمعی با لذات ۔

Self-compalcency : (n) آسودہ خاطر با لنفس ھونا ۔

Self-complacent : (a) آسودہ خاطر با لذات : جو تن آسانی سے یا اپنی جگہ خوش اور مطمئن ھو ۔

Self-composed : (a) جمع خاطر : حواس میں : ٹھنڈے دل و دماغ کا ۔

Self-conceit : (n) خود پسندی : نخوت : کبر نفس ۔

Self-conceited : (a) خود پسند : متکبر : مغرور ۔

Self-conceitedly : (adv.) خود پسندی سے : کبر و نخوت کے ساتھ : متکبرانہ طور پر ۔

Self-conceitedness : (n) خود پسندی : تکبر : غرور : گھمنڈ ۔

Self-condemnation : (n) اپنی صریحی مردودیت یا اپنا ناکارہ پن ۔

Self-confidence : (n) خود اعتمادی : اعتماد بالنفس ۔

Self-confidently : (adv.) خود اعتمادی سے ۔

Self-congratulation : (n) خود مبارکی : اپنے آپ کو مبارك باد دینا ۔

Self-conjugate : (n) (ریاضیات) خود مزدوج : خود مقرون ۔

Self-conscious : (a) (۱) خود آگاہ : خود شعور : باقوت : خصوصاً ایسے شخص کی نسبت جسے غیر مجمع میں اپنی فکر ھو اوربناوٹی حرکتیں کرے یا جھینپے : خود احساس: خود شعوری ۔

Self-consciously : (adv.) خود آگاہی سے : خود شعوری سے ۔

Self-consciousness : (n) (۱) خود آگاہی : شعور ذات : خود شناسی : خود شعوری : اپنے نفس پر نظر ڈالنے کی صلاحیت ۔

Self-consequence : (n) خود پنداری : غرور بیجا ۔

Self-consequent : (a) مغرور : متکبر : خود پندار ۔

Self-consistency : (n) استقامت بالذات ۔

Self-consistent : (a) قائم بالذات : مستقیم بالذات ۔

Self-constituted : (a) خود ساختہ ۔

Self-contained : (a) (۱) خود مکمل : سالم : مکمل ۔ (۲) جامع بالذات ۔ (۳) مستغنی مزاج : کم گو : خموشی پسند ۔

Self-contempt : (n) استحقار نفس : خود تحقیری : خود استحقاری ۔

Self-content : (n) اطمینان بالذات ۔

Self-contented : (a) مطمئن بالذات ۔

Self-contradiction : (n) خود تردیدی : تردید خود : تنقیض خویش : اپنی تردید : تناقض بالذات ۔

Self-contradictory / -contradicting : (a) متناقض بالذات ۔

Self-control : (n) ضبط : ضبط نفس : اختیار نفس : اپنے نفس پر قابو رکھنا ۔

Self-convicted : (a) خود مجرم: جو شخص اپنے آپ کو مجرم قرار دے ۔

Self-conviction : (n) اپنے آپ کو مجرم قرار دینا ۔

Self-created : (a) خود زائیدہ : جو اپنے آپ بیدار ھوا ۔

Self-critical : (a) اپنا آپ نکتہ چیں : نقاد ذات ۔

Self-criticism : (n) خود تنقیدی : تنقید ذات ۔

Self-culture : (n) تہذیب نفس : اصلاح نفس ، ذات : تربیت نفس ۔

Self-deceit : (n) خود فریبی ۔

Self-deceiver : (n) خود فریب ۔

Self-deceiving : (a) خود فریبی ؛ خود فریب ۔

Self-deception : (n) فریب نفس ؛ خود فریبی ۔

Self-deceptive : (a) دیکھو Self-deceiving

Self-dedication : (n) اپنے آپ کو وقف کر دینا (کسی کام کے لئے) ۔

Self-defeating : (a) ناکام بالذات ۔

Self-defence : (n) دفاع ذات ؛ خود حفاظتی ؛ حفاظت نفس ؛ حفاظت خود اختیاری ؛ اپنا بچاؤ ۔

Self-defensive : (a) حفاظت نفس کرنے والا ؛ خود دفاعی ؛ خود حفاظتی ۔

Self-delivery : (n) خود سپردگی ۔

Self-delusion : (n) توہم ؛ فریب نفس ۔

Self-deluded : (a) دیکھو Self-deceived

Self-denial : (n) نفس کشی ۔

Self-denying : (a) ایثار ؛ نفس کشی ۔

Self-denying ordinance : (n) قانون نفس کشی یا ضابطۂ نفس کشی ؛ ضابطۂ ایثار ؛ یہ قانون پارلیمنٹ کی تجویز مجریۂ ۱٦۴۵، پر مبنی تھا جس نے ارکان مجلس کو دیوانی اور فوجی عہدوں سے محروم کر دیا تھا ۔

Self-denyingly : (adv.) ایثار کے طور پر ؛ نفس کشی کے طور پر ۔

Self-dependence/ -dependency : (n) قیام بالذات ؛ خود انحصاری ۔

Self-dependent : (a) قائم بالذات ؛ خود انحصار ۔

Self-dependently : (adv.) خود انحصاری کے ساتھ ۔

Self-depending : (a) قائم بالذات ۔

Self-depreciation : (n) استخفاف ذات ؛ خود استخفافی ۔

Self-despair : (n) یاس بالذات ؛ اپنی ذات سے مایوسی ۔

Self-destroyer : (n) اپنے کو تباہ کرنے والا ؛ خود کو برباد کرنے والا ؛ خود کو ہلاک کرنے والا ۔

Self-destroying : (a) خود ہلاک ؛ خود ہلاکی ۔

Self-destruction : (n) اتلاف ذات ؛ خود کشی ۔

Self-destructive : (a) (۱) مائل بہ خود کشی ؛ (اپنے اغراض کے لئے) مہلک ؛ خود تخریبی ۔ (۲) خود تباہ کن ؛ برباد کنندہ ۔

Self-determination : (n) (۱) خود انفصالی ؛ خود قراری ؛ اپنے متعلق خود فیصلہ کرنے کی قوت یا حق ؛ خود مختاری ۔ (۲)(طبیعیات) خود ارادیت ؛ خود مختاریت ؛ اختیار فعل (مجبوریت کے مقابلے میں) ۔

Self-determining : (n) (۱) خود انفصال ؛ اپنے متعلق آپ خود فیصلہ کرنے والا ۔ (۲) مختار فعل (بمقابلہ مجبور) ۔

Self-development : (n) (نباتیات و حیوانیات)ترقی پذیری ؛ خود نمائی ؛ خود بروز ۔

Self-devotion : (n) جاں نثاری ؛ فدویت (کسی شخص کے کام کے لئے) ۔

Self-differentiation : (n) ذاتی تفریق ۔

Self-directed : (a) خود رہنما ۔

Self-discipline : (n) تادیب نفس ؛ ریاضت ؛ خود انضباطی ؛ تزکیہ یا تہذیب نفس ؛ ضبط نفس ۔

Self-disparagement : (n) استخفاف ذات ؛ اپنا عیب بیان کرنا ؛ تنقیض ذاتی ۔

Self-display : (n) خود نمائی ؛ نمود و نمائش (اپنی ذات کی) ۔

Self-dispraise : (n) خود مذمتی ؛ خود ہجوی ۔

Self-distributing : (a) خود بخود پھیلنے والا ۔

Self-distruct : (v) خود کو تباہ کر دینا ۔

Self-distrust : (n) ارتیاب بالذات ؛ اپنی ذات پر اعتماد نہ کرنا ؛ بے اعتمادی ذات ۔

Self-distrustful : (a) مرتاب بالذات ؛ خود سے بد گمان ؛ خود مرتاب ۔

Self-drive : (a) (کرایہ پر دی جانے والی گاڑی) جسے کرایہ پر لینے والا خود چلائے ۔

Self-driven : (a) خود حرکی ۔

Self-ease : (n) جسمانی آرام ۔

Self-educated : (a) خود آموز : خود آموختہ ۔

Self-education : (n) خود آموزی : خود تعلیمی ۔

Self-effacement : (n) کسر نفسی : خود فراموشی ۔

Self-elect / -elected : (a) دیکھو Self-appointed

Self-election : (n) اپنا انتخاب آپ کرنا : خود انتخاب ۔

Self-elective : (a) خود انتخابی (ذیلی مجلس وغیرہ کی کاروائی) ۔

Self-employed : (a) (۱) اپنی تجارت وغیرہ سے روزی حاصل کرنے والا ۔ (۲) مالکانہ ۔

Self-enforcing : (a) خود بخود نافذ ہونے والا ۔

Self-enrichment : (n) اپنے ذہنی یا روحانی سرمایہ کو بڑھانا ۔

Self-esteem : (n) خود پسندی : عُجب : خود بینی : خود داری ۔

Self-evidence : (n) (۱) صراحت : وضاحت ۔ (۲) صریح یا واضح ہونے کی حالت ۔

Self-evident : (a) عیاں بالذات : بدیہی : صریح : واضح بذات ۔

Self-evidently : (adv.) صریحاً : بدایتاً : واضح طور پر ۔

Self-exaltation : (n ) شیخی : لاف زنی ۔

Self-exalting : (a) شیخی باز : لاف زن ۔

Self-examination : (n) احتساب بالنفس : محاسبۂ نفسی ۔

Self-excitation : (n) خود انگیزش ۔

Self-excited : (a) خود انگیز : آپ سے آپ بھڑکنے والا ۔

Self-executing : (a) نافذ بالذات : جس کے نفاذ کے لئے قانون سازی کی ضرورت نہ ہو ۔

Self-exiled : (a) (اپنی مرضی سے) جلا وطن ۔

Self-existence : (n) وجود بالذات ۔

Self-existent : (a) موجود بالذات : واجب الوجود : قائم بالذات : قیّوم ۔

Self-explained : (a) واضح : صریح : بدیہی : عیاں : خود آشکار ۔

Self-explaining : (a) دیکھو Self-explained

Self-explanatory : (a) دیکھو Self-explained

Self-expression : (n) اظہار ذات : اظہار مافی النفس ۔

Self-faced : (a) (سنگ) ناتراشیدہ ۔

Self-feeder : (n) خود روغن گیر : بھٹی یا مشین جس میں تیل یا ایندھن بطور خود پڑتا ھے : ہیزم گیر ۔

Self-feeling : (n) احساس ذات ۔

Self-fertile : (a) خود بارور : (پودا) جس میں خود اس کے زیرے سے پھل لگے ۔

Self-fertility : (n) خود باروری ۔

Self-fertilization : (n) (۱) باز زیرگی ۔ (۲) یك جنس باروری : خود باروری ۔

Self-fertilized : (a) خود بار شدہ ۔

Self-flattering : (a) خود ستائیدہ : خود ستائی آمیز ۔

Self-flattery : (n) خود ستائی ۔

Self-forgetful : (a) خود فراموشی ۔

Self-formed : (a) خود ساختہ ۔

Self-fulfilling : (a) خود افروز : خود یافتہ ۔

Self-generated : (a) خود زا : خود آفریں ۔

Self-generation : (n) خود زائیدگی : خود آفرینش ۔

Self-given : (n) (۱) آزاد ۔ (۲) خود سے دیا ھوا : عطا کیا ۔

Self-giving : (a) ایثار کن : فدائی : بے غرض : بے غرضانہ ۔

Self-glorification : (n) اپنی بڑائی : خود ستائی : خود ثنائی ۔

Self-glorifying : (a) شیخی باز ۔

**Self-glorious : (a)** شیخی باز ۔

**Self-glory : (n)** بے جا غرور ؛ خود نمائی ؛ خود پسندی ۔

**Self-good : (n)** ذاتی مفاد ؛ ذاتی فائدہ ۔

**Self-governed : (a)** خود اختیار ؛ سوراجی ؛ خود انتظام ۔

**Self-governing : (n)** سوراجی ؛ خود اختیاری ۔

**Self-government : (n)** مقامی یا اندرونی آزادی ؛ حکومت خود اختیاری ؛ خود انتظامی ؛ سوراج ؛ جمہوریت ؛ جمہور نظام حکومت ۔

**Self-gratification : (n)** خود تسکین ؛ مسرت بالذات ۔

**Self-gratulation : (n)** دیکھو Self-congratulation

**Self-hardening : (a)** خود بخود بالذات ؛ کراہت بالذات ۔

**Self-heal : (n)** شفائی یا شفا بخش پودے ؛ درمانی ۔

**Self-help : (n)** اپنی مدد آپ ؛ خود کوشی ؛ خود اعتمادی ؛ قوت بازو پر بھروسہ ؛ اعتماد ۔

**Self-heterodyne : (n)** خود مختلف الحرکت ۔

**Self-identical : (a)** مختص بالذات ۔

**Self-identity : (n)** مختص بالذات ہونا ۔

**Self-ignite : (v)** خود بخود جل جانا ؛ سلگ جانا ۔

**Self-importance : (n)** خود پنداری ؛ غرور بیجا ؛ انانیت ؛ اہمیت بخود ۔

**Self-important : (a)** اپنے آپ کو کچھ سمجھنے والا ؛ جسے اپنی نسبت گھمنڈ ہو ؛ خود پندار ؛ بخود مغرور ؛ متکبر ۔

**Self-imposed : (a)** خود عائد کردہ ؛ اپنی لگائی ہوئی (شرط یا پابندی) خود نہادہ ؛ خود نافذہ ۔

**Self-improvement : (n)** اصلاح ذات ؛ نفس ؛ تزکیہ ؛ خود پیرائی ۔

**Self-inductance : (n)** خود امالیّت ۔

**Self-induction : (n)** امالۂ بالذات ؛ خود امالہ ۔

**Self-inductive/ -induced : (a)** (برقیات) امالی بالذات ؛ خود امالی ۔

**Self-indulgence : (n)** تن پروری ؛ خواہش پرستی ۔

**Self-indulgent : (a)** تن پرور ؛ خواہش پرست ؛ عیش پرست ۔

**Self-inflicted : (a)** خود لگائی ،عائد کردہ (تکلیف ، سزا وغیرہ) ؛ خود آوردہ ۔

**Self-interest : (n)** ذاتی مفاد ؛ نفع ذاتی ؛ اپنا مطلب ؛ خود مطلبی ۔

**Self-interested : (a)** خود مطلب ؛ اپنے نفع سے کام رکھنے والا ؛ مطلبی ۔

**Self-involution : (n)** انہماك بالذات ۔

**Self-involved : (a)** خود محو یا منہمك بالذات ؛ اپنی دھن یا الجھن میں لگا ہوا ۔

**Self-judgement : (n)** اپنے لئے خود دیا ہوا فیصلہ ۔

**Self-justified : (a)** خود کار مشین کے ذریعے بٹھایا ہوا (ٹائپ) ۔

**Self-justifying : (a)** (۱) خود کار مشین کے ذریعے بٹھایا جانے والا ۔ (۲) (اپنے فعل کی) تاویل ؛ اعتذار ۔

**Self-knowing : (a)** (۱) اپنی سیرت کا علم رکھنے والا ۔ (۲) خود سے علم حاصل کرنے والا (کسی کی مدد کے بغیر) ۔

**Self-knowledge : (n)** اپنی سیرت وغیرہ کا علم ؛ خود دانی ۔

**Self-life : (n)** (۱) دیکھو Self-existence ۔ (۲) خود غرض زندگی۔

**Self-loader : (n)** نیم خود کار بندوق یا توپ وغیرہ ۔

**Self-loading : (a)** نیم خود کار (بندوق یا توپ وغیرہ) ۔

**Self-love : (n)** (۱) خود پرستی ؛ خود پسندی ؛ انانیّت ۔ (۲) اپنی بہتری کی خواہش ؛ خیر خواہی ذات ؛ بہ خواہی ذات ؛ اپنا بھلا چاہنے والا ۔

**Self-luminous : (a)** منور بالذات ؛ خود روشن ۔

**Self-made : (a).** جس نے خود ترقی کی ہو ؛ خود پرداختہ ؛ خود ساختہ

**Self-mailer : (n)** تہ کئے ہوئے لپیٹے ہوئے اشتہارات وغیرہ جنہیں بغیر ملفوف کئے ڈاك سے بھیجا جا سکتا ہے ۔

**Self-mastery : (n)** قدرتِ علی النفس ؛ ضبط نفس ؛ خود رانی ۔

**Self-mate : (n)** (شطرنج) خود کو شہ مات دینا ۔

Self-mortification : (n) ریاض ؛ زہد ؛ ریاضت ؛ نفس کشی ۔

Self-moving : (a) متحرك بالذات ؛ خود جنباں ۔

Self-motion : (n) حرکت بالذات ؛ حرکت بلا قصد ۔

Self-murder : (n) خود کشی ۔

Self-murderer : (n) خود کش ۔

Self-naughting : (n) دیکھو Self-effacement

Self-observation : (n) معائنه نفس ؛ خود نگری ۔

Self-opinionated : (a) خود رائے ؛ معجب ؛ مغرور ؛ خود رائی ۔

Self-partiality : (n) خود رعایتی ؛ خود حمایتی ؛ آپ پچ ؛ غرض پروری۔

Self-pity : (n) رحم علی النفس ؛ خود رحمی ؛ اپنے اوپر آپ رحم کرنا ۔

Self-pleased : (a) دیکھو Self-complacent

Self-pleasing : (n) من بھاتا کام کرنے والا ؛ اپنی مرضی پر چلنے والا ؛ من کا موجی ۔

Self-poised : (a) متوازن بالذات ۔

Self-pollination : (n) خود زیرگی ۔

Self-pollution : (n) دیکھو Self-abuse

Self-portrait : (n) خود اپنا بنایا ہوا (ادبی یا مصورانہ) ۔

Self-possessed : (a) ضابط ؛ ٹھنڈے مزاج کا ؛ قادر علی النفس ۔

Self-possession : (n) ضبط ؛ قدرت علی النفس ؛ متانت ۔

Self-praise : (n) خود ستائی ؛ مدح ذات ؛ بلد خوانی ۔

Self-preservation : (n) تحفظ ذاتی ؛ حفظ نفسی ؛ ذاتی سلامتی ۔

Self-pride : (n) غور بالذات ۔

Self-produced : (a) خود زائیدہ ۔

Self-propelled / -propelling : (a) (میکانیات) خود رَو ۔

Self-raising : (a) خود بخود خمیر اٹھنے والا ایك قسم کا آٹا ۔

Self-rake : (n) خود درو ؛ فصل کاٹنے کی مشین جس میں کُریدنی لگی ہو ۔

Self-reading : (a) جسے آسانی سے پڑھا جا سکے ۔

Self-realisation : (n) استکمال نفس ؛ خود افروزی ؛ اپنی قوتوں کو ترقی دینا ، بڑھانا یا اپنی قوتوں کا نشو و نما پا جانا ؛ ذاتی کوششوں سے ؛ واصل بخود ہونا ؛ وصول ذات ؛ خود یافتگی ؛ درك نفس ؛ تحصیل ذات ۔

Self-recording : (a) خود نگار (آله) ۔

Self-reflection : (n) دیکھو Introspection

Self-regard : (n) (۱) اپنی ذاتی مصلحتوں کا لحاظ ؛ مصلحت ذاتی ؛ منفعت اندیشی ۔ (۲) خود داری ۔

Self-registering : (a) خود نگار (آله) ۔

Self-regulating : (a) وہ پرزہ جو کل یا مشین کو از خود درست کرتا ہے ؛ محکم بالذات ۔

Self-relation : (n) دیکھو Self-identity

Self-reliance : (n) اعتماد نفس ؛ خود اعتمادی ۔

Self-reliant : (a) معتمد علی النفس ؛ خود اعتماد ۔

Self-relying : (a) اپنے اوپر اعتماد کرنے والا ؛ خود اعتمادی ۔

Self-renunciation : (n) ترك خودی ۔

Self-repression : (n) قہر علی النفس ؛ دل مارنا ؛ دل مسوسنا ؛ دل پر جبر کرنا ۔

Self-reproach : (n) ملامت نفس ؛ شماتت ضمیر ۔

Self-reproachful : (a) لائم نفس ؛ اپنے نفس کو ملامت کرنے والا ۔

Self-repugnant : (a) معارض بالذات ؛ متضاد بالذات ۔

Self-respect : (n) خود داری ۔

Self-respectful : (a) دیکھو Self-respecting.

Self-respecting : (a) خود دار ؛ غیرت مند ۔

Self-restrained : (a) جابر علی النفس ؛ ضابطه ۔

Self-restraint : (a) جبر علی النفس : ضبط نفس ۔

Self-revealing : (a) اپنے ذاتی حال کو ظاہر کرنے والا : کاشف ذات : مظہر حال ۔

Self-revelation : (n) انکشاف ذات : اظہار حال ۔

Self-right : (v) (ناؤ کا) الٹنے کے بعد خود بخود سیدھی ہو جانا ۔

Self-righteous : (a) جو شخص اپنی نظر میں آپ متقی ہو ۔

Self-righteously : (adv.) دعوائے اتقا کے ساتھ ۔

Self-righteousness : (n) دعوائے اتقا : تقویٰ فروشی ۔

Self-righter : (n) خود بخود سیدھی ہو جانے والی ناؤ ۔

Self-righting : (n) پلٹ ناؤ : وہ کشتی جو الٹ جانے کے بعد خود بخود سیدھی ہو جائے ۔

Self-righting : (a) (ناؤ) الٹ جانے کے بعد خود بخود سیدھی ہو جانے والی ۔

Self-rule : (n) دیکھو Self-governement

Self-ruling : (a) دیکھو Self-governing

Self-sacrifice : (n) ایثار : قربانئ نفس : فدویت : جاں نثاری ۔

Self-sacrificing : (a) صاحب ایثار : ایثار کن : فدائی ۔

Self-same : (a) (۱) قطعاً وہی : بلا شك وہی (تاکید کے لئے)۔ (۲) (شخص یا شے) بذاتہ ۔ (۳) بعینہٗ : بجنسہٗ ۔

Self-satisfaction : (n) اطمینان بالذات ۔

Self-satisfied : (a) مطمئن بالذات ۔

Self-scrutiny : (n) دیکھو Introspection / Self-examination

Self-selaing : (a) (سوراخ وغیرہ کو) اپنے آپ بند کرنے والا (طریقہ)۔

Self-seeker : (n) خود غرض : خود مطلب : بندۂ غرض شخص ۔

Self-seeking : (n) خود غرضی : خود مطلبی ۔

Self-seeking : (a) خود غرض : خود مطلب ۔

Self-service : (n) خود خدمتی ۔

Self-slaughter : (n) قتل نفس : خود کشی : خود کو ہلاك کرنا ۔

Self-sown : (a) بغیر بوئے اُگ آنے والا : خود رو ۔

Self-starter : (n) موٹر کا وہ پرزہ جو بجلی کی قوت سے موٹر کو چلا دیتا ہے : چال پرزہ : چال بٹن : سیلف : کُتا ۔

Self-starting : (n) خود سے چالو ہو جانے والی (موٹر گاڑی) ۔

Self-sterility : (n) نا باروری : خود بے باری ۔

Self-styled : (a) نام نہاد : خود ساختہ ۔

Self-sufficience/ -sufficiency : (n) (۱) اپنی قوت بازو کی یا ذاتی آمدنی سے کام کرنا : خود کفالت ۔ (۲) بد دماغی : خود بینی : غرور ۔

Self-sufficient : (a) (۱) خود کفیل ۔ (۲) خود بیں : مغرور : مغرور بخود : متکبر ۔

Self-sufficing : (a) دیکھو Self-sufficient

Self-suggestion : (n) اشارۂ نفس : تحریك خفی و بیرونی اثر یا اصلاح کے بغیر پیدا ہو : اتقائے نفس ۔

Self-suggestive : (a) اشارۂ نفسی ۔

Self-support : (n) بیرونی مدد کے بغیر اپنی بسر اوقات کرنا یا کام چلانا : خود پروری : خود برداری : خود کفالت ۔

Self-supporting : (a) جو اپنی قوت بازو کی یا ذاتی آمدنی سے اپنا کام چلا سکے : اپنے پاؤں پر کھڑا ہو سکے : خود کفیل : خود بردار : خود پرور : خود سہار ۔

Self-surrender : (n) تفویض ذات : اپنے آپ کو حوالہ کر دینا : سپرد کر دینا (کسی اثر یا جذبے سے) آپ مغلوب ہو جانا ۔

Self-sustained : (a) (۱) خود برداشتہ (نقصان وغیرہ)۔ (۲) خود بردار : خود پرور ۔

Self-sustaining : (a) اپنا بوجھ خود اٹھانے والا : متحمل بالذات ۔

Self-taught : (a) خود آموختہ : خود آموز ۔

Self-tightening : (a) خود سے کسنے والا ۔

**Self-timer : (n)** فوٹو کیمرہ میں لگی ایک ترکیب جس کے ذریعہ فوٹو لینے میں اتنی دیر ہوتی ہے کہ تصویر لینے والا بھی تصویر میں شامل ہو جاتا ہے ۔

**Self-torment : (n)** خود آزاری ۔

**Self-tormenting : (a)** خود آزار ۔

**Self-torture : (n)** تعذیب نفس : خود آزاری ۔

**Self-treatment : (n)** خود درمانی : خود بخود علاج ۔

**Self-trust : (n)** دیکھو Self-confidence

**Self-understanding : (n)** دیکھو Self-knowledge

**Self-ward : (adv.)** اپنی طرف ۔

**Self-will : (n) [ME. 'Selfwil'.]** ضد : خود رائی : ہٹ ۔

**Self-willed : (a)** ضدی : خود رائے : ہٹی : ہٹیلا ۔

**Self-willedness : (n)** ضدی پن : ہٹیلا پن ۔

**Self-winding : (a)** خود کوک : خود چال : جس کی کوک خود بخود چڑھ جائے ۔

**Self-wisdom : (n)** اپنی نظر میں خود عقلمند ہونا ۔

**Self-wise : (a)** اپنی نظر میں خود عقلمند ۔

**Self-worship : (n)** عبادت نفس : خود پرستی : نفس کی غلامی ۔

**Selfhood : (n)** ذاتیت : خودی : شخصیت : آپا : اپنی ہستی ۔

**Selfish : (a)** خود غرض : خود مطلب : خود پرست : خود خواہ : خود پسندانہ ۔

**Selfishly : (adv.)** خود غرضانہ : خود غرضی سے ۔

**Selfishness : (n)** خود غرضی : غرض بینی ۔

**Selfism : (n)** خود مطلبی : ذاتی غرض میں انہماک ۔

**Selfless : (a)** بے غرض : بے نفس ۔

**Selflessly : (adv.)** بے غرضانہ : بے نفسی سے ۔

**Selflessness : (n)** بے غرضی : بے نفسی : ایثار ۔

**Selfness : (n)** (۱) خود غرضی ۔ (۲) شخصیت ۔

**Selion : (n) [AFr. 'Seilon'.]** دو کیاریوں کے بیچ کی زمین ۔

**Seljuk : (n) [Turk. 'Seljuq'.]** (تاریخ) سلجوق : ترکوں کا ایک مشہور شاہی خاندان ۔

**Seljukian : (a)** (تاریخ) سلجوقی ۔

**Sell : (n) [Fr. 'Selle'.]** زین : کاٹھی ۔

**Sell : (n)** (۱) (عامیانہ) جھانسا : غچا : انتہائی مایوس کن چیز ۔ (۲) دغا : انصاف کے حوالے کر دینا ۔ (۳) (امریکا) ذاتی مفاد کے لئے عامہ کو نظر انداز کر دینا ۔

**Sell : (v) [OE 'Sellan'.]** (۱) بیچنا : فروخت کرنا : بیع کرنا ۔ (۲) دکاندار ہونا : کسی شے کا ذخیرہ رکھنا : تجارت کرنا ۔ (۳) دغا دینا : (کسی شخص کو دھوکا دہی سے) اس کے حوالے کر دینا ۔ (۴) روپے یا کسی صلے کی خاطر غداری یا بے وفائی کرنا ۔ (۵) رشوت لے کر کوئی (ناجائز) کام کرنا ۔ (۶) وعدہ خلافی کرنا : غچا دینا: جھانسا دے کر کام نکالنا : فریب سے کام لینا ۔ (۷) خوب بکنا : منڈی میں مقبول ہونا : نکاسی ہونا ۔ (۸) بیچ ڈالنا : مال نکال دینا : اونے پونے بیچ ڈالنا ۔ (۹)(تاریخ) عہدہ بیچ کر فوج سے نکل جانا : تمام حصوں یا کچھ حصوں کو فروخت کر ڈالنا ۔ (۱۰) بیچ کر الگ ہو جانا: مدیون کے مال کو فروخت کر ڈالنا یا نیلام کرا دینا ۔ (۱۱) روپے کے عوض (کسی شخص ، قوم کو) غلامی میں دے دینا یا غلام بنا دینا ۔

**To sell a bill of goods :** جھانسا دینا ۔

**To sell a match /-game :** رشوت لے کر ضائع کرنا : کھو دینا ۔۔

**To sell a pup :** (عامیانہ) دھوکا دینا : لوٹ لینا (دھوکا دے کر) ۔

**To sell one's life dear / -dearly :** (مجازاً) خود جان دینے سے پہلے خوب لڑنا یا بہت سے حریفوں کو قتل کر ڈالنا ۔

**To sell oneself :** غلام ہو جانا ، بن جانا : غلامی اختیار کر لینا ۔

**To sell short :** (۱) پیش فروخت کرنا : غیر مملوکہ ضمانتوں یا حصص کو بیچنا ۔ (۲) اصل سے کم اندازہ

گھوڑا نیلام یا فروخت کیا جائے۔

Sellotape : (n) ایک قسم کا چپکانے والا شفاف فیتہ۔

Sellotape : (v) چپکنے والے فیتے سے سانٹنا۔

Seltzer : (n) [G. 'Selterser'.] سلسر : یہ ایک طرح کا معدنی پانی ھے جو دوا کے طور پر برتا جاتا ھے : آب سلسری۔

Seltzogene : (n) [Fr. 'Sel(t)zogene'.] سوڈا واٹر : آب سلسری بنانے کی مشین۔

Selva : (n) منطقۂ حارہ کا جنگل جس میں سالانہ بارش کم سے کم سوا انچ ہوتی ھے۔

Selvage / Selvedge : (n) [Slef + edge.] (۱) کنارہ : کنی : کور۔ (۲) حاشیہ : سرحد۔ (۳) (فوج ، بحری) دیکھو Selvegee ۔ (۴) (کان کنی) رگ معدن کے گرد کی مٹی وغیرہ۔

Selvage / Selvedge : (v) حاشیہ بننا۔

Selvaged : (a) کنارہ دار : حاشیہ دار۔

Selvagee : (n) رسی کے سوتی دھاگوں کا لچھا جو آپس میں لپیٹا ہوا ہوتا ھے اور گوبھن کا کام کرتا ھے۔

Semanteme : (n) [Fr.] ایک لسانی عنصر جو کسی تصور یا تمثال کو پیش کرتا ھے۔

Semantic : (a) [Fr. 'Semantique'.] معنوی : معنی سے متعلق۔

Semantic : (n) معنویات : لفظیات : لسانیات کی ایک شاخ جس میں الفاظ کے معنی سے بحث ہوتی ھے۔

Semantics : (n) معنویات : علمیّات۔

Semaphore : (n) [Fr.] (۱) ریل کی آمد و رفت بتانے کا یا فوج میں اشارے کرنے کا آلہ : جھنڈی اشارہ بردار۔ (۲) اشارہ رسانی۔

Semaphore : (v) جھنڈی یا اشارے بردار کے ذریعہ اشارہ کرنا یا جانے کی اجازت دینا۔

Semaphoric/ -al : (a) جھنڈی کا : اشارہ بردار کا : اشارہ برداری۔

Semaphorically : (adv.) اشارہ بردارانہ : بذریعہ اشارہ بردار۔

کرنا۔

To sell the dummy to : رگبی میں حریف کو دھوکا دینا۔

To sell the pass : دھوکا دینا : دغا دینا۔

Sell off : (v) (۱) بیچ ڈالنا : مال نکال دینا : اونے پونے بیچ ڈالنا۔ (۲) قیمت گرنا۔

Sell-off : (n) تمسکات یا ضمانتوں کی شرح فروخت میں تخفیف۔

Sell-out : (v) (۱) بیچ ڈالنا ، فروخت کر دینا (ذخیروں ، حصوں وغیرہ کو)۔ (۲) تمام حصوں کو (جائداد کے) فروخت کر دینا۔ (۳) بیچ کر الگ ہو جانا۔ (۴) (تاریخ) عہدہ بیچ کر فوج سے نکل جانا۔

Sell-out : (n) (۱) دغا : دھوکا دہی۔ (۲) نمائش یا مقابلے وغیرہ (کا کھیل) جس میں ساری نشستیں بھر گئی ہوں۔ (۳) غیر معمولی مانگ کی وجہ سے مال کی رسد کا ختم ہو جانا۔

Sell-out : (n) (امریکا) ذاتی مفاد کے لئے علمہ کو نظر انداز کر دینا۔

Sell-up : (v) دیوالیہ (مدیون) کے مال کو فروخت کر ڈالنا یا نیلام کرا دینا اس کے مہاجنوں کے فائدے کے لئے۔

Sella : (n) [L.] استخوان جمجمہ کا زین نما حصہ۔

Sella turcica : (n) دیکھو Sella

Sellable : (a) دیکھو Selable

Sellenger's round : (n) [f. St. 'Leger'.] ایک قسم کا رقص اور اس کی موسیقی۔

Seller : (n) (۱) بیچنے والا : بائع : فروشندہ۔ (۲) بکنے والا یا والی (کتاب یا اور کوئی چیز)۔ (۳) نیلامی یا آزمائشی گھڑ دوڑ۔ (۴) کوئی چیز جو خرید و فروخت کے لئے پیش کی جائے۔

Seller's market : (n) بازار جہاں مال کم اور قیمت زیادہ ہو۔

Selling : (n) فروخت : بکری۔

Selling-handicap : (n) دیکھو Selling-race

Selling price : (n) بکری کا دام : قیمت فروخت۔

Selling-race : (n) نیلامی یا آزمائشی گھڑ دوڑ جس میں آگے نکلنے والا

Semasiological : (a) معنویاتی ۔

Semasiologically : (adv.) بروئے معنویات ۔

Semasiologist : (n) معنویت داں ۔

Semasiology : (n) [G. 'Semasiologie'.] دیکھو Semantic

Sematic : (a) [Gr. 'Semasiologie'.] (حیاتیات) گہرا ؛ روشن ؛ (جانوروں کا رنگ) ۔

Sematographic : (a) علامات نگاری کا یا اس سے متعلق ۔

Sematography : (n) علامات نگاری ۔

Sematology : (n) علاماتیات ۔

Semblable : (a) [Fr.] (۱) مثل ؛ مشابہ ؛ ملتا جلتا ؛ مانند ۔ (۲) مثیل ؛ ہم جنس ۔ (۳) ظاہر ؛ عیاں ۔

Semblably : (adv.) عیاں طور پر ؛ ظاہراً ۔

Semblance : (n) [Fr.] (۱) مشابہت ۔ (۲) شکل ؛ شباہت ۔ (۳) نقل ؛ شبیہ ۔ (۴) پیکر خیالی ۔

In semblance : شکل و صورت میں ؛ شکل و شباہت میں ۔

In make semblance : ظاہر داری کرنا ؛ تصنع کرنا ؛ حیلہ کرنا ؛ بہانہ بنانا ؛ ادعائے باطل کرنا ۔

Semblant : (a) [Fr.] ظاہری ؛ دکھاوے کا ؛ نمائشی ۔

Semble : (v) [Fr. 'Sembler'.] (قانون) "ایسا معلوم ہوتا ہے" ۔

Semee : (a) [Fr. 'Seme'.] (نقابت) افشاں کیا ہوا ؛ گل کشیدہ ۔

Semeed : (a) دیکھو Semee

Semeiologic/ -al : (a) علم تشخیص کا یا اس سے متعلق ؛ علم علامات سے متعلق ۔

Semeiologist : (n) علم علامات مرض کا ماہر ۔

Semeiology : (n) [Gr. 'Semeir' + -logy.] (۱) علامات ۔ (۲) (مرضیات) تشخیص ؛ علم تشخیص ؛ علم علامات ۔

Semeiotic/ -al : (n) علاماتی ۔

Semeiotics : (n) علاماتیات ؛ علم علامات مرض ۔

Semen : (n) [L.] منی ؛ نطفہ ؛ دھات ۔

Semester : (n) [G.] شش ماہی ؛ چھ ماہی ؛ (جرمن ، امریکن اور دیگر جامعوں کی) نیم سالہ میقات ۔

Semestrial / Semestral : (a) شش ماہی ؛ چھ ماہی ۔

Semi : (n) (بعض اسکاچستانی جامعوں میں) ایک سالہ طالب علم ۔

Semi : (n) [Short for 'Semidetached'.] ہم دیوار مکان کا ایک حصہ ۔

Semi : (n) آخری میچ سے قبل کا میچ (کھیل) ۔

Semi- : (Prefix) [L.] سابقہ بمعنی (۱) نیم ؛ نصف ۔ (۲) یکہ رُخا ؛ یک طرفہ ۔ (۳) نیم جو کچھ زیادہ یا بہتر نہ ہو ۔ (۴)نیم ؛ جو بقدرے کم ہو ؛ بدرجۂ ادنیٰ ۔ (۵) نا مکمل ؛ غیر مکمل ۔

Semi-acquaintance : (n) نیم آشنا ۔

Semi-aerial : (a) نیم ہوائی ۔

Semi-allegiance : (n) نیم وفاداری ؛ ناقص وفاداری ۔

Semi-amphibious : (a) نیم جل بھومیا ۔

Semi-animate : (a) نیم زندہ ۔

Semi-animous : (a) دیکھو Semi-animate

Semi-annual : (a) شش ماہی ؛ نیم سالہ ؛ سال میں دو بار ۔

Semi-annual : (n) شش ماہی پودا ۔

Semi-annually : (adv.) شش ماہانہ ۔

Semi-annular : (a) نیم حلقہ نما ۔

Semi-ape : (n) لیمور (Lemur) ۔

Semi-aquatic : (a) نیم آبی ۔

Semi-arch : (n) نیم محراب ۔

Semi-Arian : (n & a) نیم آریوسی ۔

Semi-attached : (a) جزوی یا ڈھیلے طور پر منسلك ۔

Semi-auto : (a) نیم خود کار ؛ نیم خود عمل ۔

Semi-automatic : (a) دیکھو Semi-auto

Semi-automatic : (n) نیم خود کار اسلحہ ۔

Semi-autonomous : (a) نیم خود اختیاری ۔

Semi-axis : (n) نیم محور ۔

Semi-barbarian : (a) نیم وحشی ۔

Semi-basement : (n) نیم تہ خانہ ۔

Semi-beam : (n) دیکھو Cantilever

Semi-bulb : (n) فرج کے دونوں طرف کے گنٹھی دار ابھاروں میں سے ایك ۔

Semi-bull : (n) مسند نشینی سے پہلے جاری کیا ہوا پوپ کا فرمان ؛ نیم فرمان ؛ کچا فرمان یا حکم ۔

Semi-castrace : (v) نیم آختہ کرنا۔

Semi-centennial : (a) نیم صد سالہ ؛ پنجاہ سالہ ۔

Semi-china : (n) چینی برتن سے مشابہ برتن ۔

Semi-choric : (a) آدھا انتری ۔

Semi-chorus : (n) آدھا انترا۔

Semi-circle : (n) (۱) نیم دائرہ ؛ نصف دائرہ ۔ (۲) نصف دائرے میں ترتیب ۔ (۳) زاویہ پیما۔

Semi-circled : (a) نیم دائرہ نما ؛ نصف دائرے میں ترتیب دیا ہوا ۔

Semi circular : (a) نیم مدور ؛ نیم دائروی ؛ کروی ۔

Semi-circular canal : (n) انابیب نیم دائری ۔

Semi-circularly : (adv.) نیم دائری کی شکل میں ۔

Semi-cirque : (n) نصف دائرہ ۔

Semi-collar : (n) نیم کالر ۔

Semi-colonial : (a) (۱) نیم نو آباد جو برائے نام آزاد ہو مگر در حقیقت کسی غیر ملك کے تسلط میں ہو ۔ (۲) جسے خام مال خریدنے اور مصنوعات بیچنے کے لئے غیر ممالك پر انحصار کرنا پڑے ۔

Semi-coma : (n) نیم کوما۔

Semi-commercial : (a) نیم تجارتی ۔

Semi-conductor : (n) ناقص موصّل ۔

Semi-consciously : (adv.) نیم شعوری طور پر ۔

Semi-consonat : (n) حرف علت (جو کبھی حرف صحیح بھی ہوتا ہے)؛ نیم صوتی ۔

Semi-coronated : (a) جس میں کانٹے یا بال وغیرہ کے نیم دائری گچھے ہوں ۔

Semi-coronet : (n) نیم گوشوارہ (زیور) ۔

Semi-cubical : (a) نیم کوب ۔

Semi-cylinder : (n) آدھا بیلن ؛ نیم یا نصف اُستوانہ ۔

Semi-cylindrical : (a) نیم اُستوانی ۔

Semi-daily : (a) دن میں دوبارہ واقع ہونے والا ؛ نیم روزہ ۔

Semi-daily : (adv.) دن میں دوبار ۔

Semi-deity : (n) نیم دیوتا (جو دیوتا اور انسان کی اولاد ہو)۔

Semi-demi : (n) چوتھا حصہ ؛ چوتھائی ۔

Semi-desert : (n) نیم ریگستان ۔

Semi-detached : (a) (۱)الگ تھلگ سا ؛ نیم جدا ۔(۲) ہم دیوار (مکان)۔

Semi-difference : (a) دو مقداروں کے فرق کا نصف ؛ نیم فرق ۔

Semi-diameter : (n) نصف قطر ۔

**Semi-diurnal** : (n) (۱)نیم یومیہ ۔ (۲)ہر بارہ گھنٹوں پر (واقع) ہونے والا ۔ (۳) (حشریات) جھٹپٹے کے وقت اڑنے والا ۔

**Semi-divine** : (a) نیم ربانی ؛ خدائی ۔

**Semi-dome** : (n) گنبد نما ؛ نیم گنبد ۔

**Semi-double** : (n) نیم جشن (مذہبی) ؛ وہ سالانہ جشن جس میں بھجن سے پہلے جوابی راگ کا ایک حصہ گایا جائے ۔ (۳) نیم ہزارہ (گل) ؛ نیم برگ ۔

**Semi-double** : (a) جس کی صرف بیرونی ڈنڈیاں پتیاں بنی ہوں(گل)۔

**Semi-dress** : (n) نیم رسمی لباس۔

**Semi-durables/ -durable goods** : (n) وہ اسباب (مثلاً کپڑے ، گھر کی آرائشی چیزیں وغیرہ) جن کی فائدہ مندی بتدریج کم ہوتی جاتی ہے ۔

**Semi-elliptical** : (a) نصف ناقص ؛ نصف بیضوی ۔

**Semi-engaged** : (a) (ستون) جو دیوار سے اس طرح منسلک ہو کہ اس کا صرف قطر باہر نکلا رہے ۔

**Semi-erect** : (a) خمیدہ ۔

**Semi-fascia** : (n) نیم بندھن ؛ نصف پٹی ۔

**Semi-feral** : (a) نیم وحشی ؛ نیم جنگلی ۔

**Semi-final** : (n) آخری میچ سے قبل کا میچ (کھیل) ۔

**Semi-floret** : (n) (نباتیات) نیم گلچہ ۔

**Semi-fluid** : (a) نیم سیال ؛ لزج ؛ نیم مائع ؛ گاڑھا۔

**Semi-form** : (n) ناقص شکل ؛ (بلور) جس میں مقررہ تعداد کی آدھی سطحیں ہوں ؛ نیم سطحی ۔

**Semi-formed** : (a) نا مکمل ؛ ناقص ۔

**Semi-fossil** : (n) نیم متحجر۔

**Semi-girder** : (n) بر آمدہ بیرم ؛ قنطروس ۔

**Semi-globular** : (a) نیم کُروی۔

**Semi-god** : (n) نیم دیوتا۔

**Semi-governmental** : (a) نیم سرکاری ۔

**Semi-hard** : (a) قدرے سخت ۔

**Semi-horal** : (a) نصف گھنٹے کا ۔

**Semi-independent** : (a) نیم آزاد (خصوصاً) نیم خود مختار ۔

**Semi-infinite** : (a) جو ایک طرف سے محدود دوسری طرف سے غیر محدود ہو ؛ نیم نا محدود ؛ نیم غیر محدود ۔

**Semi-jobber** : (n) تاجر جو تھوک فروش اور خردہ فروش دونوں ہو ۔

**Semi-liquid** : (a) نیم مائع ۔

**Semi-literate** : (a) (۱) نیم خواندہ ۔ (۲) جو صرف پڑھ سکے لکھ نہ سکے ۔

**Semi-major axis** : (n) نصف محوار عظم ۔

**Semi-mensual** : (a & adv.) نیم ماہا ؛ نیم ماہی ؛ دو ہفتے (کا) ۔

**Semi-metal** : (n) نیم دھات ؛ غیر ورق دھات ؛ نیم فلز ۔

**Semi-metallic** : (a) نیم فلزی ۔

**Semi-millenary** : (a) نیم صد سالہ ۔

**Semi-monthly** : (a) دیکھو Semi-mensual

**Semi-monthly** : (n) پندرہ روزہ (پرچہ وغیرہ) ۔

**Semi monthly** : (adv.) مہینے میں دو بار ۔

**Semi-noctural** : (a) نیم شبانہ ؛ نیم شبی ۔

**Semi-nude** : (a) نیم عریاں ۔

**Semi-nymph** : (n) ایسے کیڑوں کا منجھ روپ جس میں تبدیلی ہیئت بہت تھوڑی ہوتی ہے ۔

**Semi-occasional** : (a) کبھی کبھی ہونے والا ؛ گاہے گاہے واقع ہونے والا ۔

**Semi occasionally** : (adv.) کبھی کبھی ؛ گاہے گاہے ؛ وقتاً فوقتاً۔

**Semi-official** : (a) نیم سرکاری ؛ نیم دفتری ۔

**Semi officially** : (adv.) نیم سرکاری طور پر ۔

Semi-opacity : (n) نیم شفافیت ۔

Semi-opal : (a) [Gr. 'Halbical '.] ادنیٰ قسم کا دودھیا پتھر : ناقص عین الہّر ۔

Semi-opaque : (a) نیم غیر شفاف : نیم شفاف : نیم غیر واضح : نیم تاریك ۔

Semi-organised : (a) نیم منظم ۔

Semi-oval : (a) نیم بیضوی ۔

Semi-palmate : (a) نیم پردہ پا ۔

Semi-permeability : (n) نصف نفوذ پذیری ۔

Semi-plume : (n) نیم بال : یك بازو : جس کے صرف ایك شاہ پر ہو : واحد پرہ ۔

Semi-porcelain : (n) دیکھو Semi-china

Semi-precious : (a) ادنیٰ : کم قیمت (جواہرات) ۔

Semi-quadrantally : (adv.) صفر یا ڈگری سے ۴۵ ڈگری تك ۔

Semi-quaver : (n) (موسیقی) نیم زمزمہ : آدھی گٹ کڑی : زمزمك ۔

Semi-quotes : (n) اکہری علامت اقتباس : واوین ( ' ' ) ۔

Semi-religious : (a) نیم مذہبی ۔

Semi-regid : (a) (ہوائی جہاز کے متعلق) جس کا غیر لچکدار پیندا گیس کے لچکدار خزانے سے ملحق ہو ۔

Semi-ring : (n) نیم حلقہ۔

Semi-rotary : (a) قدرے گرداں ۔

Semi-sacred : (a) دیکھو Semi-religious

Semi-savage : (a) نیم وحشی ۔

Semi-saxon : (a) سیکسن اور انگریزی کے بین بین ۔

Semi-saxon : (n) Semi-saxon زبان: قرون وسطیٰ کی ابتدائی انگریزی زبان۔

Semi-sextile : (a) نیم تسدیس ۔

Semi-skilled : (a) نیم ہنرمند : نیم ماہر ۔

Semi-square : (n) نیم قائمہ الزاویہ ۔

Semi-state : (a) نیم ریاستی ۔

Semi-steel : (n) نیم فولاد ۔

Semi-subterranean : (a) نیم زمین دوز ۔

Semi-sum : (n) دو مقداروں کی جمع کا نصف ۔

Semi-tangent : (n) نیم قوس کا مماس ۔

Semi-transparent : (a) نیم شفاف : قدرے شفاف ۔

Semi-uncial : (a) نیم جلی: ایك قسم کے حروف جو موجودہ بڑے حروف سے ملتے جلتے ہیں : یہ چوتھی اور آٹھویں صدی کے درمیان رائج تھے ۔

Semi-uncial : (n) نیم جلی تحریر ۔

Semi valves : (n) ہلال صمام ۔

Semi-vowel : (n) حرف علت (جو کبھی حرف صحیح بھی ہوتا ہے) : نیم صوتی ۔

Semi-weekly : (a) سہ روزہ ۔

Semi-weekly : (adv.) ہفتہ میں دو بار ۔

Semi-wildcat : (n) تیل کا کنواں جو نزدیك کھودا گیا ہو (کان سے) مگر کان کے میدان میں نہ ہو ۔

Semibreve : (n) سُرتی ۔

Semicolon : (n) وقف ناقص جسے ایك نقطے اور واؤ سے ظاہر کرتے ہیں۔

Semilunar : (a) (۱) ہلالی : نیم قمری : ہلال نما : خمیدہ : نیم قطری : جو صورت میں نیم قطر سے مشابہ ہو ۔

Semilunar : (n) خمیدہ ہڈی ، والو وغیرہ ۔

Semilunar bone : (n) خمیدہ ہڈی : عظم ہلالی : کمانی ہڈی ۔

Semilunate : (a) دیکھو Lunate

Semilune : (n) نیم قمری جسم : نیم قمر ۔

Seminal : (a) [Fr. or L. 'Semenalis'.] (۱) منوی : نطفی : تخمی : بیج کا: بیج کے اندر کا ۔ (۲) جس سے پیدائش یا افزائش ہو : ذریت افزا : نسل افزا ۔ (۳) بنیادی : ہونہار۔

**Seminal fluid : (n)** منی ۔

**Seminal vesicle : (n)** کیسۂ منی ۔

**Seminally : (adv.)** اصل کے لحاظ سے : منوی : تخمی یا ابتدائی طور پر۔

**Seminar : (n) [G.]** طلبا کی اعلیٰ جماعت جو کسی پروفیسر کی نگرانی میں تحقیقی کام کرتی ھے : جماعت علمی : سیمینار ۔

**Seminarist : (a)** مدرسے (خصوصاً کیتھولك) یا تعلیم گاہ کا : مدرسی ۔

**Seminarist : (n)** سولھویں اور سترھویں صدی عیسوی کا کیتھولك غیر ملکی پادری جس کی تعلیم غیر ملکی تعلیم گاہ میں ھوئی ھو ۔

**Seminary : (n) [L. 'Seminarium'.]** (۱) مدرسہ : درس گاہ : دارالعلوم ۔ (۲) (مجازاً) تعلیم و تربیت : اشاعت یا پیداوار کا مقام : اڈہ ۔ (۳) رومن کیتھولك یا جیسونٹ فرقوں کے مدارس ۔ (۴) دیکھو Seminar ۔

**Seminate : (v)** تخم ریزی کرنا : بونا ۔

**Semination : (n) [L. 'Seminatio'.]** تخم ریزی : تخم کاری : بوار : نطفہ رسانی ۔

**Seminiferous : (a)** (۱) با تخم : تخم آور ۔ (۲) نطفہ دار : نطفہ رساں : منی بَر ۔

**Seminiferous tubules : (n)** انابیب منی بَر

**Seminoma : (n)** سلعۂ خصیہ ۔

**Semiotics : (n) [Gr. 'Semiotikos'.]** (۱) علم تشخیص علامات : علم علامات مرض ۔ (۲) لسانیات کا وہ شعبہ جو نشانات اور علامات سے بحث کرتا ھے ۔

**Semioviparous : (a)** نیم بچہ زا ۔

**Semita : (n) [L.]** (حیوانیات) چھوٹی چھوٹی گانٹھوں کی پٹی جو بعض قسم کے بحری خار پشت کی خصوصیات ھے ۔

**Semite : (n) [mod. L. 'Semita'.]** سامی : آلِ سام : اولاد سام : نسل سام جن میں عبرانی ، آرمینی ، حبشی ، عرب ، شامی وغیرہ اقوام شامل ہیں ۔

**Semitertian : (n)** ایك قسم کا وقفہ دار بخار ۔

**Semitic : (a) [mod. L. 'Semiticus'.]** سامی : نسل یا اقوام سام کا ۔

**Semitic : (n)** (۱) سامی زبان : عربی وغیرہ ۔ (۲) (جمع) سامی اقوام یا زبان کا مطالعہ ۔

**Semitism : (n)** (۱) سامیت : سامی اقوام کی خصوصیات : خصوصاً یہودیت ، عبریت ۔ (۲) سامی لفظ یا محاورہ ۔

**Semitist : (n)** ادب و علوم سامی کا عالم : سامیاتی : سامیت شناس : سامیت داں ۔

**Semitize : (v)** سامیت کے رنگ میں رنگنا : سامیانہ : سامی بنانا ۔

**Semitonal : (a)** نیم سرتی یا نغمہ سے متعلق ۔

**Semitone : (n) [Fr. 'Semiton' or med. L. 'Semitonus'.]** (۱) (موسیقی) نیم سرتی : نیم نغمہ : آدھا سُر ۔ (۲) (تصویر کا) ہلکا رنگ ۔(۳) دھیمی آواز: مدھم آواز ۔

**Semitonic : (a)** نیم سرتی سے متعلق : نغماتی ۔

**Semitropic : (n)** نیم گرم : نیم حار ۔

**Semmel : (n) [G.]** ایك قسم کی روٹی ۔

**Semmit : (n) [Origin unkn.]** زیر قمیص یا بنیان ۔

**Semnopitheque : (n) [Fr.]** لنگور ۔

**Semolina : (n) [It. 'Semolino'.]** (۱) چوکر : بور : بھوسی : چھان ۔ (۲) دلیا : تھولی : روا : سوجی ۔

**Semper- : (Prefix)** لاطینی سابقہ بمعنی "دائمی" "دائم البقا" ۔

**Semper-green : (a)** سدا بہار ۔

**Sempervirent : (a)** سدا بہار ۔

**Sempervivum : (n) [L.]** ایك قسم کی بوٹی جو دیواروں اور چھتوں پر اُگتی ھے : جنس حتی العَلَم ۔

**Sempitern : (a) [OFr. 'Sempiterne'.]** دائمی : ازلی : آبدی : سرمدی : دوامی ۔

**Sempiternal : (a) [Fr. 'Sempiterne'.]** دیکھو Sempitern

**Sempiternally : (adv.)** دائماً : دائمی طور پر : ابدی طور پر ۔

**Sempiternity : (n)** دیکھو Eternity

**Semple : (a) [Alt. of 'Simple'.]** بھولا بھالا : سیدھا سادہ ۔

**Semplice : (a) [It.]** (موسیقی) بے ساختہ : سیدھا سادہ : بے تصنع ۔

Sempre : (adv.) [It.] (موسیقی) ہمیشہ ۔

Sempstress : دیکھو Seamstress

Semsem : (n) دیکھو Sesame

Semuncia : (n) [L. 'Semi' - + 'uncia'.] آدھا اونس : نصف اونس ۔

Sen : (n) [Jap.] (۱) ایک چھوٹا جاپانی سکہ (= ۱/۱۰۰ ین (Yen) ۔ (۲) انڈونیشیا کا سکہ (= ۱/۱۰۰ روپیہ) ۔

Senarian / Senarius : (n) [L.] ایک لاطینی بحر : شش رکنی : بحر مسدس ۔

Senary : (a) [L.] چھکا : شش گانہ : سُدسی : عدد چھ سے متعلق ۔

Senary division : (n) چھ حصوں میں تقسیم ۔

Senary-scale : (n) حسابی ترسیم : اعداد کا پیمانۂ اعداد : جس کا بنیادی عدد چھ ہو ۔

Senate : (n) [Fr. 'Senat'.] (۱) قدیم روما کی مجلس عمائد و اکابر جسے قانون سازی اور فیصلۂ خصومات کے بھی اختیارات حاصل تھے ۔ (۲) اکثر مجالس وضع قوانین کا دوسرا یا اعلیٰ ایوان یا شعبہ ۔ (۳) جامعہ کیمبرج وغیرہ اور دیگر اداروں میں یہ مجلس انتظامی یا جماعت عاملہ کے مرادف ھے ۔ (۴) مجلس قانون ساز : اس کے قوانین یا ارکان : سینیٹ ۔

Senate-house : (n) (۱) وہ عمارت جس میں سینیٹ کا اجلاس ہوتا ھے ۔ (۲) ایوان مجلس (خصوصاً کیمبرج میں) ۔

Senate-house examination : (n) کیمبرج یونیورسٹی میں ڈگری کا امتحان ۔

Senate-house problem : (n) کیمبرج کے ڈگری کے امتحان میں آنے والے ریاضی کے سوالات ۔

Senator : (n) [Fr. 'Senateur'.] (۱) مقنن : مجلس وضع قوانین کا رکن : واضع قانون ۔ (۲) کسی مجلس کا رکن ۔

Senatorial : (a) (۱) مجلس عمائد و اکابر کا : مجلسی : اکابری : عمائدی ۔ (۲) (قدیم روم کے صوبے زیر حکومت شہنشاہ کے بارے میں) جس کا انتظام مجلس اکابر چلاتی تھی ۔ (۳) (امریکا) سنیٹر منتخب کرنے کا مستحق ۔

Senatorial district : (n) (امریکا) سنیٹر کا انتخابی حلقہ ۔

Senatorial order : (n) (بعد کی) جمہوریہ روم کے شہریوں کے تین درجوں میں سے سب سے اونچا درجہ ۔

Senatorially : (adv.) اکابر کے طرز پر : بطریق اکابر ۔

Senatorian : (a) دیکھو Senatorial

Senatorship : (n) مجلس اکابر کی رکنیت : اکبریت ۔

Senatory : (n) جاگیر جو انیسویں صدی کے اوائل میں فرانس میں سنیٹر کو دی جاتی تھی ۔

Senatus / Senatus academicus : (n) [L.] (بعض جامعوں کی) مجلس منتظمین ۔

Senatus sonsultum : (n) [L.] (روم کی) مجلس اکابر کا فیصلہ ۔

Send : (n) (۱) (بحری) موج کے نچلے حصے کا جھونک : ھولا : بہاوا ۔ (۲) (اسی قسم کے تموج سے جہاز کا) غوطہ : ڈبکی ۔

Send : (v) [OE. 'Sendan'.] (۱) بھیجنا : روانہ کرنا : ارسال کرنا ۔ (۲) کہلا بھیجنا : پیام یا پیغام بھیج دینا ۔ (۳) نازل فرمانا : بخشنا : مرحمت کرنا (خدائے تعالیٰ کا) ۔ (۴) (آگے) بڑھنا یا بڑھانا : چلنا یا چلانا ۔ (۵) بر آمد ہونا : باہر آنا یا خارج کرنا : لے آنا (برگ و بار وغیرہ) : باہر نکالنا : پتے نکالنے یا پتیاں نکالنی ۔ (۶) نکال باہر کرنا ۔ (۷) جامعہ سے خارج کرنا : نام کاٹ دینا ۔ (۸) روانہ کرنا : چلتا کرنا : چلانا ۔ (۹) مشایعت کرنا : خیر باد کہنا : الوداع کہنا (کسی کو روانگی کے موقع پر) ۔ (۱۰) دیوانہ یا پاگل بنا دینا ۔ (۱۱) منگانا یا منگوانا : طلب کرنا : بلا بھیجنا ۔ (۱۲) (مجازاً) کسی مصنف کی طرف رجوع کرنے کی ہدایت کرنا ۔ (۱۳) بھیجنا : جانے پر مجبور کرنا : چلانا : سلا دینا ۔ (۱۴) میز یا دسترخوان پر کھانا لا کر رکھنا یا چننا ۔ (۱۵) (پتھر وغیرہ) پھینکنا : رسید کرنا (مکہ ، طمانچہ یا تھانچہ) ۔ (۱۶) رخ کرنا : پھیرنا (خیال نظر وغیرہ) ۔ (۱۷) نکالنا : دینا : خارج کرنا ۔ (۱۸) آواز دور تک پہنچانا ۔ (۱۹) قوت یا ارتعاش کے ذریعہ بھیجنا ، بہنا ، بہایا جانا ۔ (۲۰) (قیمت وغیرہ) کم کرنا ۔ (۲۱) پھینکنا : پھینک کر مارنا ۔ (۲۲) (موسیقی کا) (کسی آدمی پر) اثر انداز ہونا ۔

To be sent (into the world) : (دنیا میں) بھیجا جانا : ظہور کرنا ۔

To send about one's business : برخاست کر دینا ۔

To send (a person) word : پیغام دینا : اطلاع دینا : مطلع کرنا ۔

بذریعہ ہوائی جہاز۔

Send round : (v) (۱) گشت کرانا : گھمانا۔ (۲) بھیجنا : روانہ کرنا۔

To send round the hat : چندہ مانگنا : یا جمع کرنا۔

Send up : (v) (۱) نکالنا : خارج کرنا۔ (۲) کسی آدمی یا چیز کو اوپر بھیجنا : کھانا چننا : اپنا کارڈ بحیثیت ملاقاتی کے بھیجنا ۔ (۳) (اسکول) (انعام یا سزا کے لئے) کسی لڑکے کو ہیڈماسٹر کے پاس بھیجنا ۔ (۴) (عامیانہ) سزائے قید دینا : جیل بھیجنا۔ (۵) طنز کرنا۔

Send-up : (n) طنز۔

Sendee : (n) پانے والا : مُرسل علیہ۔

Sender : (n) (۱) بھیجنے والا : فریسندہ : مُرسل : ارسال کنندہ۔ (۲) آلۂ ترسیل۔

Sending : (n) (۱) ترسیل۔ (۲) پیغام ، وحی ، الہام وغیرہ۔

Seneca : (n) [DU. 'Sennecaas'.] مغربی نیویارک کے ایرو کیوئن (Iroquoian) .

Seneca grass : (n) ایک قسم کی گھاس : امریکی شیر گیاہ۔

Senectitude/ Senectude : (a) [med. L. 'Senectitudo'.] ضعیفی : بڑھاپا : پیری۔

Senega : (n) [Var. of 'Seneca'.] سانپ کی جڑ : بیخ مار ایک جڑی جس سے کھانسی کی دوا بناتے ہیں۔

Senegal : (n) مغربی افریقہ کی ایک ندی۔

Senegal-gum : (n) صمغ عربی : کیکر کا گوند۔

Senegin : (n) ایک نقلما شکر۔

Senesce : (v) [L. 'Senescere'.] سن رسیدہ ہونا : بڑھاپا ہونا۔

Senescence : (n) پیرانہ سالی : انحطاط۔

Senescent : (a) [L. 'Senescent'.] سن رسیدہ : مائل بہ پیری : انحطاط رسیدہ : سال خوردہ۔

Seneschal : (n) [OFr. ] (۱) محل کا داروغہ : محل دار۔ (۲) انتظامیہ یا عدالت کا افسر (مثلاً کسی شہر یا صوبے کا گورنر)۔

Seneschalship : (n) (۱) محل دار کا عہدہ : محل داری۔ (۲) عدالتی یا انتظامی عہدہ۔

To send flying , packing : کھڑے گھاٹ برخاست کر دینا۔

To send to school , collage : اسکول یا کالج میں داخلے کی فیس کی ذمہ داری لینا۔

To send in one's papers : استعفیٰ دینا۔

To send one's compliments, love, respect etc. : سلام ، تہنیت وغیرہ بھیجنا۔

To send to the right about : دشمن کی فوج کو بھگا دینا۔

Send : (v) غوطہ کھانا : سر کے بل گرنا (جہاز کا)۔

Sendal : (n) [OFr. 'Cendal'.] قدیم زمانے کا اعلیٰ ریشم۔

Send along : (v) (۱) تیر چلانا ۔ (۲) (مجازاً) ترقی وغیرہ کی رفتار تیز کرنا۔

Send away : (v) (۱) بھیجنا یا بھیج دینا۔ (۲) دور کرنا : نکال دینا۔

Send back : (n) (کرکٹ) بلے باز کو آؤٹ کر دینا۔

Send down : (v) (۱) ماتحت کے پاس بھیجنا۔ (۲) لڑکے کو جامعہ سے معطل کرنا یا نکال دینا ۔

Send for : (v) منگانا : طلب کرنا : بلا بھیجنا۔

Send forth : (v) (۱) باہر نکالنا : پیدا کرنا۔ (۲) بر آمد کرنا۔ (۳)شائع کرنا۔

Send in : (v) (۱) اپنا کارڈ (ملازم کے ذریعہ) بھیجنا۔ (۲) بھیجنا (بل وغیرہ) ۔ (۳) (کرکٹ) بلے باز کو کھیلنے کے لئے میدان میں بھیجنا۔

Send off : (v) روانہ کرنا : بھیجنا۔

Send off : (n) مشایعت : خیر باد : الوداع : تقریظ : کتاب وغیرہ کی تعریف ، مدح آمیز تبصرہ۔

Send on : (v) بھیجنا : پہلے بھیجنا ۔

Send out : (v) (۱)جاری کرنا : بھیجنا ۔ (۲) (گودام وغیرہ سے) بھیجنا ۔

Send out : (n) بھیجی ہوئی رقم : تقسیم کی ہوئی رقم۔

Send over : (v) سمندر پار بھیجنا یا ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیجنا

Sengreen : (n) [OE. 'Singrene'.] (۱) سدا بہار ۔ (۲) حی العلم : ودنہ ۔

Senhor : (n) [Pg.] پرتگالی زبان کا تعظیمی خطاب : "جناب" ، صاحب"۔

Senhora : (n) [Pg.] پرتگالی زبان کا تعظیمی خطاب "جنابہ"، "صاحبہ" (شادی شدہ عورتوں کے لئے)۔

Senhorita : (n) پرتگال کا تعظیمی لقب بمعنی جنابہ ، صاحبہ (غیر شادی شدہ عورتوں کے لئے)۔

Senile : (a) [Fr. 'or L. 'Senclis'.] (۱) بڑھاپے سے متعلق یا منسوب : عجوزی : زالی ۔ (۲) سال خوردہ : کہن سال : خرف ۔ (۳) (طبیعیاتی ، ارضیات) کٹاؤ کے دور کے اختتام پر ۔

Senile : (n) ضعیف شخص : سترا بہتر : عمر رسیدہ شخص ۔

Senile atrophy : (n) ضعف پیری : سخافت پیری ۔

Senile dimentia : (n) بلاہت پیری : خرافت : جنون پیری ۔

Senile deterioration : (n) بَلاہت پیری ۔

Senile garrulity : (n) ستھیا پا : بڑھاپے کی بکواس ۔

Senilely : (adv.) پیری کے طور پر ۔

Senility : (n) بڑھاپا : سال خوردگی : کہنگی : کہن سالی ۔

Senior : (a) [L.] سابق : متعدم : اعلیٰ : بزرگ : بڑا : کلاں : کبیر ۔

The senior service : بحریہ (بری فوج کے مقابلے میں)۔

Senior : (n) (۱) کلاں : اکبر : اسن : عمر یا مرتبے یا مدت ملازمت میں متقدم : افضل : سابق الخدمت : ادبیات یا ریاضی میں اعلیٰ کامیابی پانے والا : پیش وارد : سابق ۔ (۲)زیادہ مرتبے کا ملازم یا عہدہ دار ۔ (۳) (نر) پاٹھا جانور ۔ (۴)وہ کھلاڑی جسے بانٹ کر سب سے پہلے پتے ملتے ہیں : بانٹنے والے بائیں ہاتھ کا کھلاڑی ۔

Senior classic : (n) برطانی جامعات کے امتحان ادبیات میں اعلیٰ کامیابی پانے والا : ادبی الاعلیٰ ۔

Senior fellow : (n) کیمبرج اور ڈبلن کے منتخب رفیق کلیہ ۔

Senior moralist : (n) برطانی جامعات کے امتحان اخلاقیات میں اعلیٰ کامیابی پانے والا ۔

Senior optime : (n) وہ شخص جو کیمبرج میں ریاضی (Jripos) میں درجۂ دوم میں پاس ہو ۔

Senior student : (n) (کرائسٹ چرچ ، آکسفورڈ) رفیق کلیہ۔

Senior wrangler : (n) وہ شخص جو کیمبرج یونیورسٹی میں ریاضی (Jripos) میں درجۂ اول میں پاس ہو : رینگلر ۔

Seniority : (n) (۱) تقدم : افضلیت : کلانیت ۔ (۲) رفقائے کلیہ کی جماعت ۔

Senna : (n) [med. L. 'Sena'.] سنا : سنائے مکی : ایک مشہور مسہل دوا۔

Senna-tea : (n) سنا کا خساندہ ۔

Sennachie : (n) [Gael. 'Seanachaidh'.] (۱) (آئرستان اور اسکاچستان کا) وہ شخص جو پیشہ ورانہ طور پر روایتی تاریخ ، شجرۂ نسب اور بزرگان کی سوانح اور کہانیوں کے مطالعہ میں اور آئندہ نسلوں کے لئے چھوڑ جانے کے لئے مصروف ہو ۔ (۲) (گیکی) افسانوی رومان نویس ۔

Sennet : (n) [W. Indian.] جزائر الغرب الہند کی ایک مچھلی ۔

Sennight : (n) [OE. 'Seofonniht'.] ہفتہ : اٹھوارہ ۔

Sennit : (n) [Var. of 'Sinnet'.] (۱) (بحری) ایک طرح کی رسی جس میں نو تک بل ہوتے ہیں : یہ کبھی گول ہوتی ہے اور کبھی چپٹی یا چوکور : ست بلی ۔ (۲) بٹی ہوئی گھاس یا تاڑ کا پتا جس سے ہیٹ بناتے ہیں ۔

Senocular . (a) [L.] چھ آنکھوں والا : شش چشم ۔

Senoculate : (a) دیکھو Senocular

Senonian : (a) [Fr. 'Senonien'.] (ارضیات) فرانس اور بیلجیم کی کھریا (مٹی) سے متعلق ۔

Senor : (n) [Sp.] ہسپانہ کا تعظیمی طرز خطاب "صاحب ، جناب" ۔

Senora : (n) ہسپانوی عورتوں کا تعظیمی طرز خطاب ۔

Senorita : (n) [Sp.] ہسپانوی لڑکیوں کا تعظیمی طرز خطاب "جنابہ ، صاحبہ"۔

Sensate : (a) [late. L. 'Semsatus'.] (۱) ذی حس ۔ (۲) جو محسوس کیا جائے ۔

Sensate : (v) احساس کرنا ، ہونا : محسوس کرنا ، ہونا ۔

Sensation : (n) (۱) احساس : حس : اثر : تاثر : جسم ، حواس یا

جذبات قلبی کی کوئی کیفیت محسوس یا معلوم ہونا؛ کیفیت جو اس طرح محسوس ہو خصوصاً جب کہ اس کیفیت یا احساس میں شدت یا ہیجان محسوس ہو یا وہ ناگہانی یا اتفاقی ہو۔

Sensational : (a) (۱) ہنگامہ خیز : جوش انگیز : سنائے میں لانے والا : سناٹا خیز ۔ (۲) احساساتی ۔ (۳) محسوسی : احساس انگیز ۔

Sensationalism : (n) (۱) (فلسفہ) یہ نظریہ کہ علم انسانی محض حواس ظاہری کے تاثرات سے بنا ہے : محسوس پرستی : محسوسیات : محسوسات کیشی ۔ (۲) (شاعری یا انشاء پردازی میں) ہنگامہ خیز اور جذبات انگیز طریقوں سے کام لینا: جذبات انگیزی : ہیجان پسندی؛ اغراق پسندی. (۳) سیاسی تحریکوں میں عامۃ الناس کے جذبات کو بر انگیختہ کرنے کے اُسلوب : ہیجان آوری : جوش : اشتعال یا شورش انگیزی ۔

Sensationalist : (n) (۱) محسوس پرست : محسوسی : فلسفۂ محسوسیات کا معتقد ۔ (۲) ہیجان پسند : شورش پسند: سناٹا پسند ۔ (۳) جذبات انگیزندہ ۔

Sensationalize : (v) (۱)ہنگامہ خیز :سناٹا خیز بنانا ۔ (۲) احساساتی۔

Sensationally : (adv.) ہیجانی طور پر : جوش انگیز طور پر : جوش انگیزانہ ۔

Sensationism : (n) دیکھو Sensationalism

Sensationist : (n) سناٹا خیز یا جوش انگیز ناول نگار یا اخبار نویس : ہنگامہ خیز شخص ۔

Sense : (n) [L. 'Sensus'.] (۱) حس : حاسہ : قوت مدرکہ : (حواس خمسہ میں سے کوئی ) حس ۔ (۲) عقل : ہوش : ادراک : شعور: تمیز : شناخت : احساس ۔ (۳) عام رائے یا خیال یا عندیہ ۔ (۴) معنی : منشا : مفہوم : مضمون ۔ (۵)صحیح احساس : ٹھیک سمجھ : دانش : معاملہ فہمی : محل شناسی۔ (۶) ذوق : لطف یا امتیاز ذہنی (کسی شے یا حالت کے متعلق) ۔ (۷) (جمع) حواس : حواس خمسہ : عقل مندی: ہوشمندی : ہوشیاری ۔ (۸) (جمع) قوت حاسہ ۔ (۹) خلاصہ ۔ (۱۰) تعبیر ۔ (۱۱) پر مغز اور پر معنی گفتگو ۔ (۱۲) دانشمندی ۔

Common sense : عقل سلیم : حس مشترک : معاملہ فہمی ۔

Court sense : عدالتی یا درباری شعور ۔

In any sense : کسی معنی میں : کسی اعتبار سے ۔

In a sense : ایک اعتبار سے : ایک معنی سے ۔

In no sense : کسی اعتبار سے نہیں : کسی معنی میں نہیں ۔

In one's (right) senses : ہوش و حواس میں ۔

In the figurative sense : مجازی معنی میں : استعارتاً : مجازاً ۔

In the full sense : پورے معنوں میں ۔

In the limited sense : ان محدود معنی میں (یعنی کسی پہلو سے) ۔

In the literal sense : لفظی یا لغوی معنی میں ۔

In the metaphorical sense : استعارتاً : مجازی معنی میں ۔

In the proper sense / In the strict sense : صحیح معنی میں ۔

Muscular sense : حس عصبی: مردانہ حس : حس عضلاتی ۔

Moral sense : اخلاقی احساس ۔

Road sense : راستے کی پہچان : رہروی کا شعور : راستے کا اندازہ ۔

Sixth sense : چھٹی حس : وجدانی احساس (جس کا انحصار اعضا کے خارجی حس پر نہ ہو) ۔

Stage sense : ڈرامائی شعور ۔

There is not much sense in this : بے معنی ہے : بیکار ہے ۔

To bring (a person) to his senses : ہوش میں لانا : سزا دینا ۔

(To frighten etc.) out of one's senses : (ڈرا کر) بد حواس کر دینا : بوکھلا دینا : ہوش اڑا دینا ۔

To give have make the sense of : قابل فہم ہونا : پر معنی ہونا ۔

To have the sense : عقل آنا : شعور آنا : سمجھ آنا ۔

To make sense of : معنی نکالنا ؛ پیدا کرنا ؛ معنی پہنانا۔

To take the sense of : (جلسہ یا حاضرین جلسہ کا) عندیہ لینا یا سمجھنا۔

To talk, speak, write (good) sense : ہوشمندانہ گفتگو کرنا یا لکھنا۔

Sense : (v) محسوس کرنا ؛معلوم کرنا ؛ حواس خمسہ میں سے کسی حس کے ذریعے دریافت کرنا ؛ ادراک کرنا۔

Sense-cell : (n) خلیۂ حس۔

Sense-datum : (n) معطیۂ حس۔

Sense-finder : (n) جہت پیما۔

Sense-impression : (n) احساس۔

Sense-making : (a) عاقلانہ ؛ مناسب ؛ معقول؛ عملی۔

Sense of beauty : (n) حسن شناسی ؛ حسن کا احساس۔

Sense of distance : (n) فاصلے کا صحیح اندازہ۔

Sense of duty : (n) فرض شناسی ؛ فرض کا احساس۔

Sense of gratitude : (n) جذبۂ احسان مندی۔

Sense of humour : (n) ظرافت شناسی ؛ لطف ظرافت ؛ ظرافت کا مادہ یا ذوق۔

Sense of locality : (n) مقام کا صحیح اندازہ یا ادراک۔

Sense organ : (n) عضو حس ؛ آلۂ حس ؛ حساسہ۔

Sensed : (a) مخصوص قسم کے احساس والا۔

Senseful : (a) پر معنی ؛ معنی خیز ؛ با معنی۔

Senseless : (a) (۱) بے حس ؛ بے ہوش۔ (۲) بے خبر ؛ بے عقل ؛ بے وقوف ؛ نا سمجھ ؛ حواس باختہ ؛ خارج از عقل۔ (۳)لغو ؛ لایعنی ؛ مہمل ؛ بے عقلی کا ؛ احمقانہ۔

Senselessly : (adv.) بے حواسانہ ؛ احمقانہ ؛ غیر ہوشمندانہ ؛ بے معنی طور پر ؛ احمق پن سے ؛ نادانی سے۔

Senselessness : (n) (۱) بے ہوشی ؛ بد حواسی۔ (۲) بے عقلی ؛ بے وقوفی ؛ حماقت۔ (۳) لغویت ؛ مہملیت۔

Sensibility : (n) (۱) حس ؛ ادراک ؛ قوت مدرکہ ؛ احساس۔ (۲) زود حسی ؛ زود ادراکی ؛ ذہانت ؛ فراست ؛ حس پذیری ؛ حسیت ؛ نکاوت۔ (۳) نازک دماغی ؛ حساسی۔ (۴)(جمع) احساسات ؛ قوائے تاثر ؛ جذباتی صلاحیت ؛ تاثراتی امکانات۔ (۵) لطیف جذبات کی صلاحیت ؛ رحمدلی۔

Sensible : (a) [Fr. or L. 'Sensibilis'.] (۱) قابل ادراک ؛ قابل حس ؛ محسوس ؛ معلوم ؛ مفہوم ؛ مرئی۔ (۲) تاثر پذیر ؛ اثر پذیر ؛ مُدرک ؛ احساس کنندہ ؛ حسّاس ؛ آگاہ ؛ ملتفت۔ (۳) قائل ؛ مقر ؛ معترف ؛ آگاہ ؛ آشنا ؛ باخبر۔ (۴)معقول ؛ معتدبہ۔ (۵) ذی ہوش ؛ فہیم ؛ معاملہ فہم ؛ موقع شناس ؛ ذکی۔ (۶) عقل کی (بات یا فعل) ؛ معقول ، لیاقت۔ کی(بات)۔ (۷) ذی حس۔ (۸) ذہین ؛ معقول ؛ سمجھدار ؛ معاملہ فہم۔

Sensible : (n) قابل حس چیز ؛ احساس پیدا کرنے والی چیز ؛ قابل فہم و ادراک شے۔

Sensible heat : (n) حرارت مرئی۔

Sensible horizon : (n) افق مرئی۔

Sensible perspiration : (n) پسینہ۔

Sensibleness : (n) (۱) ادراک ؛ قوت احساس۔ (۲) تیز فہمی ؛ زود حسی ؛ نکتہ رسی ؛ نکتہ گیری۔ (۳) عقل مندی ؛ معقولیت؛ لیاقت۔

Sensibly : (adv.) (۱) بطریق معلوم یا محسوس ؛ صریحاً ؛ صریح طور پر۔ (۲) معقول طور پر۔ (۳) عاقلانہ ؛ خرد مندانہ ؛ ہوشمندی کے ساتھ۔

Sensifacient : (a) حس زا۔

Sensiferous : (a) ناقل احساس ؛ حسّاس۔

Sensific : (a) حِس زا۔

Sensify : (v) [Late and med. L. 'Sensificare '.] (شکل بیئت) حس میں تبدیل کر دینا۔

Sensile : (a) [L. 'Sensilis'.] (۱) ذی حس ؛ مدرک باالحواس۔ (۲) حواسی ؛ حس پذیر۔

Sensist : (n) فلسفۂ محسوسیات کا معتقد۔

**Sensitive : (a)** [Fr. 'Sensitif' or med. L. 'Sensitivus'.] (۱) حسّاس : زود حس : ذکی الحس : خصوصاً دوسروں کی رائے یا طرز عمل سے جلد اور زیادہ متاثر ہونے والا : نازك دماغ : زود رنج ۔ (۲) (آلات وغیرہ کے متعلق) اثر پذیر : سریع التاثیر : جس پر خفیف سی تبدیلی کا بہت جلد اثر ظاہر ہو : زود اثر ۔ (۳) (کیمیا ، تصویر کشی وغیرہ) سریع التاثیر ۔

**Sensitive : (n)** (۱) لا جونتی : چھوئی موئی ۔ (۲) معمول : اسرار ۔ (۳) بہت زود حس شخص ۔

**Sensitive paper : (n)** سریع التاثیر کاغذ ۔

**Sensitive plant : (n)** لاجونتی : چھوئی موئی ۔

**Sensitive soul : (n)** تین قسم کی روحوں میں سے ایک روح یا روح کا حصہ جو صرف احساسات سے وابستہ ہے (خصوصاً جانوروں میں) ۔

**Sensitive virtue : (n)** حِس : احساس ۔

**Sensitively : (adv.)** تیز حسی سے : زود اثری سے ۔

**Sensitiveness : (n)** زود حسی : حسّاسی : سرعت احساس ۔

**Sensitivist : (n)** ہالستان کے مصنفوں کی ایک جماعت جس کی تصنیفات میں تاثریت یا اثر پرستی اور خفیف نگاری دونوں رہا کرتی تھی ۔

**Sensitivity : (n)** (۱) اثر پذیری : زود حسی : حسّاسیت ۔ (۲) حسّی تجربے ۔

**Sensitization : (n)** سریع التاثیر : تیز حس یا زود اثر سازی : حساس گری ۔

**Sensitize : (v)** سریع التاثیر : زود اثر کر دینا : تیز حس بنانا ۔

**Sensitizer : (n)** حسّاس گر : حسّاسیت افزا : تیز حس بنانے کا مسالا (تصویر کشی میں) ۔

**Sensitometer : (n)** حسّاسیت پیما : تاثیر پیما : ایک آلہ جس سے فوٹو گرافی میں دھات یا شیشے کے پتروں یا فلموں کے درجۂ حساسیت کا اندازہ لگایا جاتا ہے ۔

**Sensor : (a)** دیکھو Sensory

**Sensor : (n)** ایک ترکیب جو بعض طبیعی انگیزش سے براہ راست متاثر ہوتی ہے اور اس انگیزش کی تشریح یا تخمینہ کرتی ہے اور یہ بھی بتاتی ہے کہ اسے کیسے قابو میں رکھا جائے ۔

**Sensori- :** Sensor یا Sensory کا جزو ترکیبی ۔

**Sensori-motor : (a)** حسّی حرکی ۔

**Sensorial : (a)** (۱) دماغی : مغزی ۔ (۲) حسّی : حواسی ۔

**Sensorium : (n)** [Late L.] (۱) جائے حس : مقام حس : حس گاہ : پردۂ حس : پردۂ حسِ مشترك : دماغ : مغز : حرام مغز ۔ (۲) (حیاتیات) نظام حسیات : نظام اعصاب ۔

**Sensory : (n)** دیکھو Sensorium

**Sensory : (a)** حسی : حواسی: حواس کے متعلق : حسیاتی ۔

**Sensual : (a)** [late L. 'Sensulist'.] (۱) نفسیاتی : شہوانی ۔ (۲) نفس پرست : شہوت پرست : نفسانی خواہش کا بندہ ۔ (۳) حواسیاتی : حسّیاتی : فلسفۂ حیات (جس میں علوم کا ماخذ حواس خمسہ کے محسوسات کو تسلیم کیا جاتا ہے) کا قائل یا اس کے متعلق ۔ (۴) مادہ پرستانہ (خیال ، رائے وغیرہ) ۔

**Sensualism : (n)** (۱) فلسفۂ حیات : محسوسات پرستی ۔ (۲) نفس پرستی : شہوت پرستی : عیاشی : شہوانیت ۔

**Sensualist : (n)** (۱)نفس پرست : شہوت پرست : عیاش ۔ (۲) حسّیاتی: مسحوسات پرست : محسوسات کیش : محسوسیاتی : معتقد محسوسیات ۔

**Sensualisitic : (a)** محسوسیاتی ۔

**Sensuality : (n)** [Fr. 'Sensualite'.] نفس پرستی : شہوت پرستی : ہوس رانی : عیاشی ۔

**Sensualization : (n)** (۱) شہوانیت ۔ (۲) شہوت انگیزی ۔

**Sensualize : (v)** (۱) شہوانی یا شہوت خیز بنانا : نفسانی جذبات کو ابھارنا ۔ (۲) عیاشانہ زندگی بسر کرنا ۔ (۳) شہوت پرست ہونا : نفس پرست ہونا ۔

**Sensuism : (n)** محسوسیات : فلسفۂ محسوسیات ۔

**Sensuist : (n)** معتقد محسوسات : محسوسیاتی ۔

**Sensum : (n)** [L.] دیکھو Sense datum

Sensuous : (a) حسّی : حواسی : متعلق به حواس خمسه ۔

Sensuously : (adv.) حواس کے ذریعے : به لحاظ حواس ۔

Sensuousness : (n) حِسّیت : با حواس ہونا : حواسیت ۔

Sent : (v) دیکھو Send

Sentence : (n) [Fr.] (۱) حکم : سزا : عدالت کا حکم یا فیصلہ : حکم سزا : فتویٰ ۔ (۲) فقرہ : جملہ تام : عبادت جو نحوی اجزا کے لحاظ سے پوری ہو ۔ (۳) مکمل تصور : نغمہ ۔

Sentence : (v) (۱) فیصلہ سنانا یا فیصلہ کرنا (عدالت کا) : سزا سنانا (ملزم کو) ۔ (۲) (آدمی یا چیز کی) اچھائی یا بُرائی کا اندازہ لگانا : حسن و قبح کو پرکھنا ۔

Sentencer : (n) فیصلہ سنانے والا : سزا سنانے والا ۔

Sententiary : (n) [med. L. 'Sentent'.] (۱) فتویٰ لکھنے والا ۔ (۱۲) کتاب فتویٰ پر درس دینے والا ۔ (۳) بلیغ کلمہ بولنے یا لکھنے والا ۔

Sententious : (a) [L. 'Sententiosus'.] (۱) بلیغ : پرمعنی : قل و دل : جامع (قول وغیرہ) موجز ، مجمل ۔ (۲) (گفتگو ، طرز و انداز کے متعلق) بناوٹی یا شاندار طور پر رسمی : (اشخاص کے متعلق) شاندار رسمی اخلاقی تلقین یا گفتگو کا عادی ۔

Sententiously : (adv.) جامعیت کے ساتھ : مجملاً : موجزاً ۔

Sententiousness : (n) جامعیت : ایجاز ۔

Sentience / Sentiency : (n) حسیاسیت : ادراک بالحواس ۔

Sentient : (a) [L. 'Sentiens'.] ذی حس : حساس : مدرک بالحواس ۔

Sentiently : (adv.) حواس والوں کی طرح : حواسوں سے ۔

Sentiment : (n) [OFr. 'Sentement'.] (۱) خیال : احساس : جو کسی خاص موضوع کی نسبت دل میں پیدا ہو : میلان طبع ۔ (۲) (فنون) فحوا : منشا : معہود ذہنی : (انشا پرداز ، مصور وغیرہ کا) : اصلی خیال : جذبہ (شعر و سخن وغیرہ کا) ۔ (۳) جذبۂ دل (جس میں تعقل کا دخل نہ ہو) : (خصوصاً جمع میں) جذبات : دلی تاثرات : کیفیات : وجدان ۔ (۴) (مجازاً) رحم دلی : رقت قلب (یا اس کی نمائش) : ترحم : نرم دلی : درد مندی ۔

Sentimental : (a) (۱) رحم دل : نیک نہاد : صاحب دل : درد مند : جذباتی : مغلوب الجذبات : حساس ۔ (۲) جس کا تعلق بجائے عقل جذبات سے ہو : پر جذبات : قلبی : تاثراتی ۔

Sentimentalism : (n) (۱) جذبات کا قائل ہونا یا دلدادہ ہونا : جذبات پرستی : جذبہ کیشی : جذباتیت : وجدانیت ۔ (۲) جوش جذبات : جذبہ داری ۔

Senstimentalist : (n) جذباتی : جذبات کا دلدادہ : جذبات پرست : وجدان پرست ۔

Sentimentality : (n) (۱) رحم دلی وغیرہ جذبات کی افراط یا نمائش : ترحم : حساسی : نازک دلی : نرم مزاجی : رقت قلب ۔ (۲) ایسا خیال یا رائے یا مضمون جو محض جذبات پر مبنی ہو : کیفیت قلبی ۔ (۳) (جمع) جذبات : تاثرات ۔ (۴) جذباتیت : وجدانیت ۔

Sentimentalization : (n) پر سوز بنانا : جذبات بھرنا : وجد میں آنا ۔

Sentimentalize : (v) (۱) پر سوز بنانا : سوز و گداز پیدا کرنا : جذبات بھرنا ۔ (۲) مغلوب الجذبات ہو جانا : جذبات کی رو میں بہنا : وجد میں آنا ۔

Sentimentalizer : (n) پر سوز بنانے والا : سوز و گداز پیدا کرنے والا ۔

Sentimentally : (adv.) به اعتبار جذبات : درد مندانہ : جذبات میں ۔

Sentinel : (n) [Fr. 'Sentinelle'.] پہرے والا : نگہبان : نگراں : چوکیدار : سنتری ۔

Sentinel : (v) (۱) پہرہ دینا : نگہبانی یا نگرانی کرنا : چوکیداری کرنا ۔ (۲) پہرے بٹھانا ۔

Sentinel crab : (n) بحر ہند کا ایک بڑا کیکڑا جس کے بڑے بڑے پپوٹے ہوتے ہیں : سرطان بحری ۔

Sentinelship : (n) چوکیداری : پہرہ داری ۔

Sentry : (n) (۱) پہرے دار : سنتری : (فوج ، بحریات) مسلح سپاہی جو کسی خاص مقام یا حفاظت کے لئے مقرر ہو ۔ (۲) (مجازاً) وہ جو فوجی سنتری کی طرح نگہبانی کرتا ہے ۔ (۳) سنتری کا کام ۔ (۴) (بحری) جہاز میں لگا ایک آلہ جو پانی کے اُتھلا پن کی خبر دیتا ہے ۔

To stand sentry : حفاظت کرنا : پہرہ دینا ۔

Sentry-box : (n) جہاز میں سنتری کے کھڑے ہونے کا تختہ یا مچان : پہرا مچان ۔

Sentry-box : (n) پہرہ گاہ : سنتری گاہ : سنتری خانہ : خراب موسم

میں سنتری کے کھڑے ہونے کا چوبی کمرہ ۔

**Sentry-go : (n)** پہرہ ؛ بالا دوی ؛ سنتری کا گشت ؛ نیز سنتری کے فرائض ۔

**Senvy : (n)** [ME. 'Senevey'.] رائی ؛ رائی کا پودا ۔

**Sepal : (n)** [Fr. 'Sepale'.] سبلہ ؛ پھول پتی ؛ مسند گل یا پھول کی کٹوری کا ایک جز ؛ کٹوری تک ؛ جز مسند ۔

**Sepaline : (a)** سَبلی ۔

**Sepal (l) ed : (a)** سَبلہ دار ؛ پھول پتی والا ۔

**Sepalody : (n)** [mod. L. 'Sepalum' + opey'.] سَبَلیت ؛ پھول کے دوسرے حصوں کی سبلہ میں تبدیلی ۔

**Sepaloid : (a)** سَبَلہ نما ۔

**Separability : (n)** فصل پذیری ؛ تفریق یا علاحدگی کی قابلیت ؛ مفترقیت؛ جدا گانگی ؛ جدا سازی ؛ تفریق سازی ؛ جدا شدگی ؛ تفریق پذیری ۔

**Separable : (a)** فصل پذیر ؛ تفریق پذیر ؛ جو ایک دوسرے سے علاحدہ ہوں یا علاحدہ کئے جا سکیں ؛ متفرق ۔

**Separable accident : (n)** ضمنی خصوصیت ۔

**Separable prefix : (n)** فصل پذیری سابقہ ۔

**Separableness : (n)** دیکھو Separability

**Seperably : (adv.)** علاحدہ کرتے ہوئے ؛ بہ طریق تفریق ۔

**Separate : (a)** [L. 'Separatus'.] جدا ؛ علاحدہ ؛ متفرق ؛ الگ الگ ؛ جداگانہ ؛ جو ایک دوسرے سے الگ بھی ہوں اور ایک مجموعے میں بھی شامل کئے جا سکیں ؛ منفرد ۔

**Separate : (n)** (۱) جز ؛ ایسے مضمون کی نقل جو کسی روداد یا رسالے سے لے کر علاحدہ طبع کرائی جائے ؛ مضمون منفصلہ ۔ (۲) جدا مشرب ؛ غیر مقلد یا معتزلی ۔ (۳) (جمع) متفرق قسم کے کپڑے جنہیں ملا کر پہنتے ہیں ۔

**Separate : (v)** (۱) جدا کرنا ؛ الگ کرنا ؛ علاحدہ کرنا ؛ منقسم کرنا ؛ تقسیم کرنا ۔ (۲) چننا ؛ منتخب کرنا ؛ انتخاب کرنا ۔ (۳) حائل ہونا ؛ درمیان میں آنا ؛ آ جانا ؛ بیچ میں پڑنا ۔ (۴) علاحدہ ہونا ؛ جدا ہونا ؛ الگ ہونا ؛ تقسیم ہو جانا ؛ منقسم ہو جانا ؛ منفرق ہو جانا ۔ (۵) غیر مقلد ہو جانا ۔ (۶) فسخ نکاح کے بغیر (زوجین کا) خصوصاً (بحکم عدالت) علاحدہ ہو جانا یا علاحدہ کر دینا ۔ (۷) (کیمیا) (معدنی یا کیمیاوی عنصر کو) توڑے سے الگ کرنا ۔

**Separate confinement : (n)** قید تنہائی ؛ قید خانہ میں علاحدہ بند کرنا ۔

**Separate establishment : (n)** علاحدہ انتظام خانہ داری (اپنے آشنا کے لئے الگ) ۔

**Separate maintenance : (n)** نفقۂ منطقہ ؛ نان نفقہ جو شوہر بہ رضا مندی زوجہ اس سے علاحدہ رہ کر اس کو ادا کرے ۔

**Separate system : (n)** دیکھو Separate-confinment

**Separated : (a)** (فسخ نکاح کے بغیر) علاحدہ رہنے والے (زوجین) ۔

**Separately : (adv.)** انفرادی حیثیت سے ؛ فرداً فرداً ؛ بہ دفعات ؛ متفرق طور پر ؛ جدا گانہ ؛ الگ الگ ؛ علاحدہ ، علاحدہ ۔

**Separateness : (n)** تفریق ؛ جدائی ؛ علاحدگی (خصوصاً سیاسی یا مذہبی نوعیت کی) ۔

**Separation : (n)** (۱) علاحدہ کرنا ؛ علاحدگی ؛ جدائی ؛ جدا کرنا ؛ انفصال ۔ (۲) علاحدہ ہونا ؛ تفرقہ ؛ تفریق ؛ علاحدہ ہونے کی حالت ۔ (۳) شوہر اور زوجہ کے درمیان تفریق یا جدائی فسخ نکاح کے بغیر خواہ بہ رضا مندی زوجین یا بحکم عدالت ؛ مفارقت ؛ علاحدگی ۔ (۴) علاحدہ یا جدا کرنے والی چیز ۔ (۵) (طب) مردہ نسیجوں کا گوشت سے علاحدہ ہو جانا ۔ (۶) وہ مقام جہاں دو یا زیادہ چیزیں علاحدہ ہوتی ہیں یا ایک دوسرے سے الگ ہو جاتی ہیں ۔

**Judicial allowance : (n)** مفارقت بمیان زوجین بحکم عدالت ۔

**Separation allowance : (n)** نان نفقہ جو شوہر زوجہ سے علاحدگی کے بعد اس کو دیتا ہے ۔

**Separation layer : (n)** انفصالی پرت ۔

**Separation order : (n)** تفریق کا عدالتی حکم ۔

**Sepatism : (n)** (۱) مذہبی معاملات میں علمائے کلیسا سے علاحدگی یا آزاد روی ؛ غیر مقلدی ؛ جدا مشربی ؛ اعتزال ۔ (۲) تفریق

Separatist : (n) جدا مشرب : غیر مقلد یا معتزلی : تفرقہ یا افتراق پسند ۔

Separatist : (a) تفرقہ یا افتراق پسند : جدا مشرب ۔

Separatistic : (n) انفصالی ۔

Separative : (a) [Fr. 'Separatif'.] (۱) تفریق یا علاحدگی پر مائل : تفریق گزیں : تفرقہ جو ۔ (۲) (قواعد) تردیدی ۔

Separatively : (adv.) تفرقہ جو طور پر ۔

Separativeness : (n) تفرقہ جوئی : افتراق پسندی ۔

Separator : (n) جدا کرنے والا : جدا کرنے کا آلہ : فارقہ : خارقہ ۔

Separatory : (a) (۱) آلۂ خارقہ ۔ (۲) مفترق : تفریق کا کام کرنے والا : تفریق ساز ۔

Separatrix : (n) (۱) (پروف کی تصحیح میں) وہ ترچھا خط جس سے تبدیلی کو الگ دکھاتے ہیں ۔ (۲) خط فاصل : جزوی طور پر روشن سطح پر : روشنی اور تاریکی کو الگ الگ دکھانے والا خط ۔

Separatum : (n) [L.] دیکھو Offprint

Sephardi : (n) [L. 'Heb. 'Sepharadi'.] پرتگال یا ہسپانیہ کا یہودی : سفارادی ۔

Sephardic : (a) (پرتگال یا ہسپانیہ کے) یہودیوں کا یا ان سے متعلق ۔

Sepia : (n) [L.] (۱) دو شاخہ مچھلی کی کالی رال : قیر ماہی ۔ (۲) سرخی مائل رنگ جو تصاویر میں مستعمل اور اسی رال سے تیار ہوتا ھے ۔

Sepia : (a) بھوری کھال والا ۔

Sepia brown : (n) گہرا سرمئی و زردی مائل بھورا ۔

Sepia paper : (n) فوٹو گرافی میں استعمال ہونے والا کاغذ ۔

Sepiacean / Sepiaceous : (a) [mod. L. 'Sepiaceus'.] دو شاخہ مچھلی کے گروپ سے متعلق ۔

Sepiment : (n) [L. 'Sepimentum'.] (۱) (حیوانیات) بند : جوڑ : حصہ : جز ۔ (۲) (نباتیات) باڑ : پیچ ۔

Sepiment : (n) کسی چیز کو باڑ یا احاطہ سے بند کرنا : (احاطہ یا باڑ سے) بند کرنا ۔

Sepioid : (n) دو شاخہ (Cuttle-fish) مچھلی کی ایک جنس ۔

Sepiola : (n) [L.] دو شاخہ مچھلی ۔

Sepiolite : (n) [G. 'Sepiolith'.] کف دریا : سیر شام : کف البحر ۔

Sepiostaire : (n) [Fr.] (حیوانیات) صدف قیر ماہی : سمندر جھاگ ۔

Sepium : (n) [Gr. 'Sepion'.] صدف قیر ماہی : سمندر جھاگ ۔

Sepoy / Sipahi : (n) [Urdu-persi, 'Sipahi'.] سپاہی : ہندوستانی سپاہی جسے انگریزوں نے فوجی تربیت دی ہو ۔

Sepoy-crab :(n) بحیرۂ ہند اور بحیرۂ عرب میں پایا جانے والا کیکڑا ۔

Sepoy-mutiny/ -Rebelion : (n) بغاوت ہند : غدر ۱۸۵۷ء ۔

Seps : (n) [L.] جنس سقنقور : سانپ گرہ : سپس ۔

Sepsine : (n) (۱) ایک زہریلا بلوری مادہ جو سڑے خمیر سے نکلتا ھے ۔ (۲) ایک عفونتی مادہ جو عفونت خون پیدا کرتا ھے ۔

Sepsis : (n) [Gr. 'Sypsis'.] بوسیدگی : عفونت : تعفن : بدبو : اجسام حیوانی و نباتی کا سڑنا : عفونت خون ۔

Sept : (n) [L. 'Septum'.] (۱) احاطہ : باڑ ۔ (۲) (درمیانی) پردا : فاصل : جھاپ : حاجب ۔

Sept : (n) [alt. of Sect.] قبیلہ : خاندان : قبل : گوت (خصوصاً آئرستانی) ۔

Sept : (رابطہ یا سابقہ) بمعنی "سات" "ہفت" September کا مخفف ۔

Septa : (n) (۱) (تشریح ، حیوانیات) حجاب : جدار : حاجز : پردہ : حاجب ۔ (۲) (نباتیات) فصل : فاصل : حاجز ۔

Septaemia / Septemia : (n) [mod. L.] عفونت خون میں مبتلا ۔

Septal : (a) پردے کے متعلق : اعضائی : اجزائی : جوڑوں کے متعلق : حاجز : جداری : فاصلی ۔

Septal : (a) خاندانی : خاندان کے متعلق : قبیلہ کی بابت ۔

Septan : (a) ہفت روزہ (بخار) (جو ہر ساتویں دن چڑھے) ۔

Septangular : (a) ہفت زاویہ : ہفت گوشہ : ست کونا ۔

Septarian : (a) جداری ترتیب میں ۔

Septarium : (n) [L.] (۱) جداری ترتیب ۔ (۲) چونے کے پتھر وغیرہ کا ڈلا جس کے مرکز کے پاس سوراخ میں دوسرے معدنی ٹکڑے بھرے رہتے ہیں ۔

Septate : (a) [L.] (۱) پردہ دار ؛ جس میں پردے ہوں ؛ خانہ دار ؛ فواصل دار ؛ حجاب دار ؛ فصل دار (۲) جدا ؛ متفرق ؛ مختلف ؛ علاحدہ ؛ الگ ؛ منقسم ۔

Septated : (a) دیکھو Septate

Septation : (n) (۱) پردہ داری ؛ حجاب داری ؛ خانے داری ؛ فواصل داری۔ (۲)(نباتیات)تقسیم ؛ تفریق؛ علاحدگی؛ اختلاف۔

Septem- : رابطہ بمعنی "ہفت" "سات" ۔

September : (n) [L.] ستمبر ؛ قدیم انگریزی یا رومی سال کا ساتواں مہینہ ۔

Septembrist : (n) (۱) ستمبری ؛ وہ شخص جو پیرس کے قتل واقع ستمبر ۱۷۹۲ء میں شریک یا موجود تھا۔ (۲) پرتگالی بغاوت (ستمبر ۱۸۳۶ء) کا حامی۔

Septembrize : (v) پیرس کے قاتلوں کی طرح مارنا۔

Septembrizer : (n) [Fr. 'Septembriseur'.] (۱) (فرانس) ستمبر ۱۷۹۲ء کے قتل عام کا شریک. (۲)(مجازاً) خونی انقلابی۔ (۳) پرتگالی بغاوت کا حامی ۔ (۴) ستمبر میں تیتر کا شکار کرنے والا ۔

Septemfoliate : (a) (نباتیات) ہفت برگچہ ۔

Septempartite : (a) (نباتیات) ہفت جزء ؛ ہفت گانہ ؛ ہفت حصہ ۔

Septemvir : (n) [L.] قدیم روم میں سات پادریوں کی جماعت میں سے ایک ؛ سات حکمراں لوگوں کی جماعت میں سے ایک ۔

Septemvirate : (n) [L.'Septemviratus'.] (۱) سات اشخاص کی حکومت ۔ (۲) سات آدمیوں کی جماعت ۔

Septenarius : (n) [L. 'Septeni'.] (بحری) مسبع ؛ ہفت رکنی (ایک لاطینی بحر)۔

Septenary : (a) [L. 'Septenarius'.] سابعی ؛ سات والا ؛ سات سات کر کے ؛ ستّا جس میں سات عدد ہو ؛ بربنائے ہفت ؛ ہفت سالہ ۔

Septenary : (n) (۱) سات اشخاص یا چیزوں کا گروپ یا سیٹ ۔ (۲) سات سال کی مدت ۔ (۳) (موسیقی) ساتواں سُر۔

Septennary : (a) [L. 'Septennis' + -ary.] ہفت سالہ ؛ جو ہر ساتویں سال آئے ۔

Septennate : (n) عرصۂ ہفت سالہ ؛ سات سال کی مدت (کسی عہد یا انتظام کے لئے) ۔

Septennial : (a) [Late L. 'Septennis'.] دیکھو Septennary

Septennially : (adv.) بطریق ہفت سالہ ؛ ہفت سالانہ ۔

Septennium : (n) [late L.] مدت ہفت سالہ ؛ ہفت سال ؛ سات سال ؛ سات برس ؛ عرصۂ ہفت سال ؛ سات سال کا عرصہ ۔

Septentrion : (n) [L. 'Septentrio'.] (۱) شمال ۔ (۲) (جمع) (علم النجوم) دُبّ اکبر ؛ دُبّ اصغر ۔

Septet (t) / -ette : (n) [G.] (۱) (موسیقی) ہفت خواہ ؛ سبوعی ؛ جسے سات مطرب یا سات آوازوں میں مل کر گائیں ۔ (۲)(مجازاً) سات کی جماعت ۔

Septfoil : (n) (تعمیرات) ایک آرائشی کام جس میں سات چوٹیاں ہوتی ہیں۔

Septi- : (Prefix) [L. 'Septem'.] سابقہ بمعنی "سات" "ہفت"۔

Septi- : (Prefix) سابقہ بمعنی "حجاب" "فصل" ۔

Septic : (a) [L. 'Septicus'.] عفونی ؛ زہر خونی ؛ مفسد خون ؛ متعفن ؛ عفونت دار ؛ عفونت خیز ؛ سڑا ہوا۔

Septic : (n) سڑانے والا ؛ گلانے والا ؛ پکانے والا ؛ عفونی جراثیم۔

Septicaemia/ Septicemia : (n) خون میں زہر یا سمیّت پیدا ہو جانا؛ عفونت خون۔

Septicaemic : (a) عفونت خون میں مبتلا ۔

Septically : (adv.) زہریلے پن کے ساتھ یا طور پر ؛ متعفن کرتے ہوئے ۔

Septicidal : (a) (نباتیات) حجاب کشا ؛ فصل کشا۔

Septicity : (n) عفونت ؛ بدبو ؛ تعفن ؛ فساد خون ؛ زہر خون ۔

Septicoloured : (a) ست رنگا ؛ سات رنگوں کا۔

Septiferous : (a) حجاب دار ؛ پردہ دار ۔

Septiform : (a) حجاب نما۔

Septiform : (a) ست گنا یا سات گنا : ہفت گانہ ، گونہ ۔

Septifragal : (a) فواصل شکن : حجاب شکن ۔

Septilateral : (a) ہفت اضلاع : ہفت پہلو : ہفت اضلاعی شکل ۔

Septillion : (n) [Fr.] ملین کی ساتویں قوت : دس لاکھ کی ساتویں طاقت : وہ رقم جس میں ۴۲ صفر ہوں : پدم در پدم ۔

Septimal : (a) [L. 'Septimus'.] (۱) سات کا یا سات کے متعلق : ہفتی : سبْعی ۔ (۲)(موسیقی) نغمۂ ہفتم سے متعلق ۔

Septime : (n) [L. 'Septimus'.] پٹہ بازی میں ساتواں داؤں :ہفتی ۔

Septimole : (n) (موسیقی)سات سروں کے مجموعے کو چار یا چھ سروں کی رفتار میں بجانا ۔

Septinsular : (a) [L. 'Septem' + 'insula' + -ar.] آئیون جزیرے کا ۔

Septinsular : (n) آئیون جزیرے کے لوگ ۔

Septipartite : (a) دیکھو Septempartite

Septisyllable : (a) ہفت اجزا : ہفت رکنی : وہ لفظ جس کے سات جز ہوں : ہفت ہجائی ۔

Septivalent / Septavalent : (a) (کیمیا) ہفت گرفتہ ۔

Septo- : (Prefix) [Gr. 'Septos'.] سابقہ بمعنی "سڑنا" ۔

Septo- : (Prefix) سابقہ بمعنی "پردہ" "فاصل" "حجاب" ۔

Septo-maxillary : (a) حاجبی فکی (ہڈی) ۔

Septogenic : (a) عفونت زا : تعفن پیدا کرنے والا ۔

Septuagenian : (n) [L. 'Septuagenarius'.] ستر سالہ : سبعونی : ہفتادہ : بوڑھا : ستّر یا اس سے زیادہ لیکن اسّی سال سے کم عمر بوڑھا ۔

Septuagenarian : (n) ستر سالہ : ستر اور اسی سال کے درمیان ۔

Septuagesima : (n) [L.] یوم کبیر سے قبل تیسرا اتوار اس لئے کہ یہ عید فصح سے کوئی ستر دن پہلے آتا ہے ۔

Septuagint : (n) [L. 'Septuaginta'.] (۱)عہد عتیق کا یونانی ترجمہ جو حضرت مسیح کی ولادت سے ۲۷۰ سال پیشتر کیا گیا تھا اور اس کے لئے ستر علماء منتخب کئے گئے تھے : ہفتادی ترجمہ ۔ (۲) ستر کی جماعت ۔

Septuagintal : (a) عہد عتیق کے یونانی ترجمے سے متعلق ۔

Septulate : (a) حاجز صغیر دار ۔

Septulum : (n) [L.] حاجز صغیر ۔

Septum : (n) [L.] دیکھو Septa

Septuor : (n) [Fr.] (موسیقی) دیکھو Septet

Septuple : (a) [Late L. 'Septuplus'.] ہفت چند : سات پر مشتمل ۔

Septuple : (n) ساتواں ضعف : سات گنا ۔

Septuple : (v) سات گنا کرنا : سات سے ضرب دینا ۔

Septuplet : (n) [Late L. 'Septuplue'.] (موسیقی)دیکھو Septuplate

Septuplicate : (a) جس کے سات نسخے ہوں ۔

Septuplicate : (n) سات نسخوں میں سے ایک : ایک ہی طرح کے سات نسخے ۔

Septuplicate : (v) سات سے ضرب دینا : سات بار نقل لینا ۔

Sepulchral : (a) [Fr. or L. 'Sepulchralis'.] (۱) ضریحی : تُربتی : گورکا : قبر کا : خانقاہی ۔ (۲) قبر یا موت کو یاد دلانے والا : ترس انگیز : خوف آور : بھیانک ۔ (۳) تدفین سے متعلق ۔

Sepulchrally : (adv.) بھیانک یا خوف انگیز طور پر ۔

Sepulchre : (n) [ME. 'Sepulcre'.] (۱) گور : تربت : قبر : مزار : خانقاہ ۔ (۲) وہ کھوہ جس میں (عیسائی عقیدے کے مطابق) حضرت عیسیٰ کا مزار ہے ۔ (۳)کلیسا کی عمارت کا وہ حصہ جس میں ہر خیراتی جمعرات کو (ایسٹر سے قبل کی جمعرات) مقدس نشانیاں دفن کی جاتی ہیں ۔ (۴) قربان گاہ جہاں مقدس نشانیاں خیراتی جمعرات کے دن رکھی جاتی ہیں ۔

The Holy sepulchre : ضریح یا مزار مقدس : مرقد مبارک : درگاہ شریف (حضرت عیسیٰ کا مزار) ۔

Whited sepulcher : ریاکار : عیار : فریبی ۔

Sepulchre : (v) (۱) دفن کرنا : قبر میں رکھنا ۔ (۲) قبر کا کام دینا ۔

Sepultural : (a) تدفین سے متعلق : تدفینی ۔

Sepultural : (n) (۱) تدفین : دفن : قبر میں رکھنا ۔ (۲) گور : قبر : قبرستان ۔

Sepulture : (v) دفن کرنا : قبر میں رکھنا ۔

Seq : (n) [L.] لاطینی مخفف بمعنی 'ذیل میں" ۔

Sequacious : (a) [L. 'Sequec- + -ious.] (۱) مقلد : متتابع : جس میں کوئی آزادانہ رائے یا اجتہاد کا مادہ نہ ہو ۔ (۲) با تسلسل : مربوط (فی الکلام) ۔ (۳) (موسیقی) مسلسل و منظم ۔

Sequaciously : (adv.) مقلدانہ : مربوط طریقے پر ۔

Sequaciousness : (n) مقلدی : تقلید ۔

Sequacity : (n) [Late L. 'Sequacitas'.] Sequaciousness دیکھو

Sequel : (n) [Fr. 'Sequelle' or L.'Sequela'.] (۱) قصے یا بیان کا آخری جز جو وقفے کے بعد آئے ۔ (۲) ذیل : تکملہ : تتمہ : آخری سلسلہ : خاتمہ : نتیجہ : انجام کار : عاقبہ ۔ (۳)نتیجہ ۔

Sequela : (n) [L.] (طب) (جمع) اثرات (ما بعد) : نتائج : عواقب (خصوصاً بیماری کے) ۔

Sequence : (n) [ME. fr. ML. 'Sequentia'.] (۱) اشیاء کا مجموعہ یا جوڑ جو ایک دوسرے کے بعد یا ساتھ آئے ۔ (۲) سلسلہ: تسلسل : تانتا : تواتر ۔ (۲) خصوصاً علت و معلول کا سلسلہ : نتیجہ : عاقبہ : تابعہ ۔ (۳)(موسیقی) یکساں بولوں کا مختلف سُروں میں بار بار آنا : تکرار: ترجیع : دہرانا ۔ (۴) (قواعد) تطابق زمانی: افعال کے ایک جملے میں بہ لحاظ زمانہ ایک دوسرے سے مطابقت ۔ (۵) حمد (بلولیا) کے بعد کی مناجات جو کتاب کی تلاوت سے پہلے گائی یا پڑھی جاتی ھے۔ (٦) (سنیما) فلم کے قصے میں کوئی واقعہ جو قصے کے کسی منظر کی مطابقت میں مسلسل طور پر دکھایا جائے : مناظر نامۂ مسلسل ۔

In sequence : تسلسل سے : ایک کے بعد ایک ۔

Sequency : (n) Sequence دیکھو

Sequent : (a & n) سلسلے میں یا مابعد آنے والا : متتابع ۔

Sequential : (a) Sequent دیکھو

Sequentially : (adv.) سلسلے میں نتیجتاً : بطور متتابع : تسلسل کے ساتھ ۔

Sequester : (v) [Fr. 'Sequestre'.] (۱) علاحدہ کرنا : جدا کر لینا یا ہونا ۔ (۲) (خصوصاً دنیا سے) عزلت اختیار کرنا ۔ (۳) عدالتی تحویل لینا : محفوظ رکھنا (کسی مال وغیرہ کو عدالت کے فیصلے تک) ۔ (۴) ضبط کر لینا: قبضہ کر لینا : ہتھیا لینا ۔ (۵) (بیوہ کا) شوہر کی جائداد سے لا دعویٰ لکھ دینا : حق زوجیت چھوڑنا ۔

Sequestered : (a) (۱) جدا کردہ : منقطع ۔ (۲) تنہا یا عزلت گزیدہ ۔

Sequestral : (a) معروقہ : معلقہ : لٹکا ہوا : بے جان : جھولتا ہوا ۔

Sequestrate : (v) [Late L. 'Sequestrare'.] (۱) جدا کرنا : علاحدہ کرنا ۔ (۲) (قانون) کسی ریاست یا جاگیر وغیرہ کی آمدنی کو اس کے مالک کے ہاتھ سے عارضی طور پر یا مستقلاً لے لینا اور دوسروں کے انتظام میں دے دینا ۔ (۳) (قانون) (زمینوں کو) عدالتی تحویل میں یا متولی کو سپرد کر دینا : (اب) کسی دیوالیہ شخص کی جائداد کو عدالتی قبضے یا تحویل میں لے لینا ۔ (۴)(عام) ضبط کرنا : قبضہ کر لینا ۔

Sequestration : (n) (۱) تنہا : جدا : علاحدہ ۔ (۲) جدائی : تنہائی : علاحدگی ۔ (۳) ضبطی : توقیف : قرقی : دیوالہ ۔

Sequestrator : (n) قارق : ضابط : قرق کرنے والا ۔

Sequestrectomy : (n) دمہ براری : بے جان ہڈی یا کھال پر عمل جراحی: (عمل) عرقہ کشی ۔

Sequestrum : (n) [mod. L.] مردہ کھال یا ہڈی جو اپنی جگہ چھوڑ چکی ہو : لٹکی ہوئی ہڈی : عرقہ : استخوان یا پوست بے جان : جھولتی ہڈی یا کھال ۔

Sequin : (n) [Fr.] (۱) وینس کی اشرفی جو تقریباً سات روپے کے مساوی ہوتی تھی : بندقی ۔ (۲) سکہ نما زیور جو عورتیں لباس پر سی لیتی ہیں ۔

Sequin : (v) سکہ نما زیور لگانا ۔

Sequitur : (n) [L.] نتیجہ : استخراج : استنباط ۔

Sequoia : (n) [mod. L. 'Sequoiah'.] امریکی صنوبر : امریکی دیودار ۔

Serac : (n) [Swiss Fr.] یخ برجی : سیل یخ کا تودہ جو قدرتی اسباب سے برج کی شکل بن جاتا ھے ۔

Seraglio : (n) [It. 'Serraglio'.] (۱) قصر : خصوصاً سلاطین عثمانیہ کا محل جس میں کاروبار سلطنت بھی انجام پاتے تھے ۔ (۲) حرم سرا : سلطانی محل : قصر سلطان ۔ (۳) حرم باشی ۔ (۴) قحبہ خانہ ۔

Serai : (n) [Pers. 'Saray'.] (۱) سرائے ۔ (۲) ترکستان کا شاہی قصر ۔

Seralbumen / -in : (n) (کیمیا) خون کا البومن ۔

Serang : (n) [Hindi.] سرہنگ کی بگڑی ہوئی صورت : ملاح یا جہازیوں کا (دیسی) سرگروہ یا داروغہ ۔

Serape : (n) [Mexican Sp.] شال یا چار خانے دار کپڑا جسے ہسپانوی امریکی پہنتے ہیں ۔

Seraph : (n) [Back-formation from 'Seraphim'.] (۱) فرشتہ : عالم عُلوی کی ہستی : ملک ۔ (۲) فرشتہ صفت آدمی ۔

Seraphic / - al : (a) [med. L. 'Seraphicus.'] (۱) ملکی : ملکوتی ۔ (۲) فرشتہ جمال : فرشتہ خصال ۔ (۳) وجد نما ۔

Seraphic friar : (n) سینٹ فرانسس کا پیرو ۔

Seraphic hymn : (n) دیکھو Sanctus

Seraphically : (adv.) بہ طریق ملکوتی : فرشتوں کی طرح ۔

Seraphim : (n) [OE. ME. 'Seraphin'.] (۱) فرشتہ : عالم علوی کی ہستی : ملک ۔ (۲) ملائکۂ اعلیٰ کے نہہ گانہ طبقات میں سب سے اونچا طبقہ : طبقۂ اشرف الملائکہ ۔ (۳) سویڈن کا خطاب سرداری اور تمغہ ۔ (۴) ایک قسم کا متحجر قشریہ ۔ (۵) ایک قسم کا پروانہ ۔

Seraphina/ Seraphine : (n) [Seraph + - ine.] ہارمونیم باجے کی ابتدائی صورت : سرا فینا ۔

Seraskier : (n) [Pers. 'Saraskar'.] ترکی سپہ سالار یا وزیر جنگ : سر عسکر ۔

Saraskierat(e) : (n) وزارت جنگ : محکمۂ فوجی (ترکی کا) ۔

Serb : (n) [Serbian 'Srb'.] (۱) باشندۂ ملک سرویہ ۔ (۲) سرویہ کی زبان ۔

Serb : (a) سربیہ کا : سربی ۔

Serbian : (a & n) دیکھو Serb

Serbo - : جزو ترکیبی بمعنی "سربی" "سربیہ کا" ۔

Serbo-creation : (n) سربوں کی سلافی زبان : وہ جس کی مادری زبان سربیہ سلافی ہو ۔

Serbonian bog : (n) [Gr. 'Serbonis' + -ian.] (۱) سربونی دلدل : ایک دلدل جو دریائے نیل کے دہانے پر واقع تھی ۔ (۲) (مجازاً) مشکل : الجھن : دلدل (جس میں پھنس کر نکلنا مشکل ہو) ۔

Sere/ Sear : (a) [OE. 'Sear'.] خشک : سوکھا ہوا : مرجھایا ہوا : پژمردہ ۔

Sere : (n) خشک موسم : خشکی ۔

Serein : (n) [Fr.] پھوار : خصوصاً وہ جو غروب آفتاب کے بعد گرم ملکوں میں پڑتی ہے جبکہ مطلع بالکل صاف ہوتا ہے : اوس : شبنم ۔

Serena : (n) [L.] عاشقانہ گیت جو رات میں گایا جاتا ہے ۔

Serenade : (n) [Fr.] (۱) نغمۂ شبینہ : وہ گیت جو رات کے وقت عاشق اپنے معشوق کی دیوار کے نیچے گائے : فراقیہ گیت : غزل عاشقانہ ۔ (۲) (موسیقی) وہ نغمہ جو کھلی ہوا میں گایا جائے ۔

Serenade : (v) (۱) عاشقانہ یا فراقیہ گیت گانا : گانا بجانا ۔ (۲) عاشقانہ گیت : گیت گا کر دل بہلانا ۔

Serenader : (n) نغمہ سرائی شب : نغمۂ شبینہ گانے والا : شبینہ راگ الاپنے والا ۔

Serenata : (n) [It.] سادہ راگ : گوالوں کا گیت : چوپانی نغمہ ۔

Serendipity : (n) [f. 'Serendip(-b).] اتفاقی طور پر مناسب حال اور غیر متوقع انکشاف کرنے کی قابلیت: سیلون کا پہلا نام ۔

Serene : (a) [L. 'Serenus'.] (۱) (ہوا ، پانی وغیرہ کے لئے) صاف و پر سکون : غیر متلاطم ۔ (۲) مطمئن : متین : مستقیم : (مزاج) نا مضطرب ۔ (۳) (بعض امراء کے القاب میں بمعنی) مستطاب : عزت مآب ۔

All serene : (عام) سب ٹھیک : سب بخیر ہیں ۔

Drop serene : جزوی یا کلی فقدان بصر۔

Serenely : (adv.) سکون کے ساتھ : متانت سے۔

Serenity : (n) (۱) سکون : اطمینان۔ (۲) متانت : استقامت۔ (۳) خوش اطمینانی۔ (۴) ایک خطاب جو شہزادوں کو دیا جاتا ہے۔

Serenness : (n) سکون : اطمینان : متانت : استقامت۔

Seres : (n) [L.] مشرقی ایشیا کے رہنے والے قدیم باشندے۔

Serf : (n) [Fr.] (۱) رعیت : کمین : غلام : کمیرا : وہ شخص جس کی خدمات زمین کے ساتھ منتقل ہو سکیں : زرعی غلام۔ (۲) نیچ۔ (۳) مظلوم : ستم رسیدہ : ستم زدہ : بیگاری۔

Serfage : (n) رعیت پن : کمین پن : غلامی۔

Serfdom : (n) دیکھو Serfage

Serfhood : (n) دیکھو Serfage

Serge : (n) [OFr. 'Sarge'.] (۱) ایک قسم کا اونی کپڑا۔ (۲) سرج کا بنا لباس۔

Silk serge : (n) سرج سے مشابہ ریشمی کپڑا۔

Serge : (a) سرج کا بنا ہوا۔

Sergeancy / Serjeancy : (n) [AFr. 'Sergeancie'.] سار جنٹ کا عہدہ۔

Sergeant / Serjeant : (n) [OFr.] (۱) سارجنٹ : پارلیمنٹ کا ایک عہدہ دار: گرز بردار : سرہنگ۔ (۲) ایک فوجی عہدہ دار : چاؤش : حولدار۔ (۳) (تاریخ) قانون داں : وکیل اعلیٰ : اونچے طبقے کا وکیل۔ (۴) شاہی محل کے بعض افسر کا خطاب۔ (۵) بلدیہ لندن کا ایک عہدہ دار (Common sergeant)۔

Sergeant-at-arms : (n) پارلیمنٹ کا ایک عہدہ دار : گرز بردار : تبردار : سرہنگ۔

Sergeant-at-law : (n) وکیل اعلیٰ : اونچے طبقے کا وکیل۔

Sergeant-major: (n) (۱) فوج کا بے کمیشن اعلیٰ عہدہ دار : مددگار بخشی۔ (۲) ایک امریکی مچھلی۔

Sergeant-major's tea : (n) (عام) چائے جس میں (شراب) ملی ہوتی ہے۔

Sergeantship /Serjeantship : (n) حولداری : گرز برداری : حولدار وغیرہ کا عہدہ یا کام۔

Sergeanty / Serjeanty : (n) [OFr. 'Serjantie'.] (تاریخ) ایک قسم کی جاگیرداری جو بادشاہ کی بعض مخصوص ذاتی خدمت کی شرط پر ہوتی تھی۔

Grand sergeanty : وہ لگان دار جو ملک کی دفاع کے لئے بحیثیت سپہ سالار کے فوج کو میدان میں بھیجنے کا کام کرتا تھا۔

Petty sergeanty / Petit-: ادنیٰ لگان دار (جس کا کام بادشاہ کے لئے تھیلا ، تیر یا کمان بغیر تانت یا روپے کے مہیا کرنا تھا)۔

Serial : (a) [Fr. 'Series+ -al'.] (۱) مسلسل مجموعے یا سلسلے کا : سلسلہ وار یا سلسلہ ساز۔ (۲) سلسلہ وار : قسط وار : مسلسل (شائع ہونے والی کتاب وغیرہ) : مربوط بہ سلسلہ۔ (۳) (مطبوعات) جو مقررہ وقت پر شائع ہوں : موقتی : زمانی۔

Serial : (n) سلسلہ (خصوصاً کسی افسانے کا) : مسلسل کتاب۔

Serial number : (n) نمبر شمار۔

Serial rights : (n) سلسلے وار مطبوعات کا حق طبع و اشاعت۔

Serial temperature : (n) (پانی کی سطح اور تہ کے درمیان) مختلف گہرائیوں پر لیا ہوا درجۂ حرارت۔

Seriality : (n) سلسلے میں ہونا : سلسلہ واری : سلسلیت۔

Serialization : (n) (۱) سلسلہ وار اشاعت۔ (۲) سلسلے وار ترتیب۔ (۳) سلسلے وار ترتیب دینا۔

Serialize : (v) (۱) سلسلے وار شائع کرنا۔ (۲) سلسلے وار ترتیب دینا۔

Serially : (av.) سلسلہ وار : موقتی۔

Seriary :(n) سلسلہ سے متعلق۔

Seriate : (a) (حیاتیات و حیوانیات) سلسلہ وار : مسلسل : سلسلے یا ترتیب سے لگا ہوا : قطاری : قطار دار۔

Seriate : (v) مرتب یا مسلسل کرنا : سلسلے سے جانا یا لگانا : با ترتیب کر دینا۔

Seriately : (adv.) سلسلے وار ؛ ترتیب میں ۔

Seriatim : (adv.) سلسلے وار ؛ ترتیب سے ؛ نوبت بہ نوبت ؛ فقرہ بہ فقرہ ؛ مسئلہ بہ مسئلہ ۔

Seriation : (n) مسلسل سازی ؛ ترتیب دہی ۔

Sericeous : (a) [L. 'Sericus'.] (حیوانیات و نباتیات) حریری ؛ ریشمی ؛ مخملی ؛ نرم اور چکنے پوست کا ۔

Sericiculture : (n) پیلہ پروری ؛ ریشم کے کیڑوں کی پرورش ؛ ریشم سازی ؛ کچا ریشم بنانے کی صنعت ۔

Sericin : (n) (۱) دیکھو Myristin ۔ (۲) ریشم کا چپچپا مادہ ۔

Sericite : (n) [Gr. 'Sericit'.] (کان کنی) ریشہ دار ابرق ۔

Sericite : (a) ریشہ دار ابرق جیسا ۔

Sericitic: (a) دیکھو Sericite

Sericterium : (n) [mod. L.] ریشم ساز یا ریشم زا غدود ۔

Sericultural : (a) پیلہ پروری سے متعلق ؛ پیلہ پرورانہ ۔

Sericulture : (n) [Fr. 'Sericiciltire'.] دیکھو Sericiculture

Sericulturist : (n) پیلہ پرور ؛ ریشم ساز ۔

Seriema / Ceriama / Cariama : (n) [mod. L.] صراخ کلغی دار ؛ برازیل کا ایک پرند ؛ مارخور ؛ امریکی بگلا ۔

Series : (n) [L.] (۱) سلسلہ (یکساں یا متعلقہ اشیاء کا) ؛ زنجیرہ ؛ قطار ؛ مرتب مجموعہ ؛ سلسلۂ متواتر یا متتابعہ جو ایک دوسرے کے بعد واقع ہو ۔ (۲) رسالے ، کتاب وغیرہ کی جلد (جس کے مختلف اجزا یا پرچے مسلسل شائع ہوں)؛ سلسلۂ کتاب (جو ایک صنف مضامین یا یکساں تقطیع وغیرہ پر شائع ہوں ) سلسلۂ مجلدات یا مطبوعات جو کسی ایک نام یا ادارت سے مرتب کیا جائے ۔ (۳) (طبقات الارض) طبق ؛ طبقات ارض (جو مشترک خصوصیات رکھتے ہوں) ۔ (۴) (کیمیا) سلسلہ یا صنف عناصر (جو یکساں خواص رکھتے ہوں)۔ (۵) سلسلۂ ہندسیہ یا حسابیہ ؛ سلسلۂ ریاضی ۔ (۶) (برقیات) مورچہ لڑی یا برقی مورچوں کا سلسلہ جو ایک دوسرے سے برقی اتصال رکھتے ہوں ۔ (۷)(حیوانیات) نوع ؛ صنف ؛ ایک ہی خاندان یا قسم کے حیوانوں کا گروہ ۔ (۸) نا تراشیدہ ہیروں کی ایک کھیپ۔ (۹) حروف علت کا مجموعہ (جو Ablaut کے ذریعے آپس میں ملے ہوں) ۔

In series : سلسلے وار مرتب سلسلے (کی صورت) میں ۔

Series-winding : (n) سلسلے وار لپیٹ ۔

Serif : (n) [Du. 'Schreef'.] شوشہ جس سے حرف کی تکمیل ہوتی ہے ؛ باریک اور چھوٹا سا خط جو حرف کا جز ہو اور اس کے اوپر اور نیچے کھینچا جاتا ہے ۔

Serigraph : (n) ریشمی پردے کے ذریعے بنائی ہوئی چھینٹ ۔

Serigraphy : (n) ریشمی پردے کے ذریعہ چھینٹ چھاپنے کا فن ۔

Serin : (n) [Fr.] وسطی یورپ کی ایک چھوٹی چڑیا جو کنیری خاندان سے ہے ؛ شرشور ؛ کالی پدڑی ۔

Serin : (n) [f. Serum + -in.] (۱) (کیمیا) سیرم البومن ۔ (۲) امیڈو ؛ گلاسردل ۔

Seringa : (n) [Fr.[ برازیل کے بعض درخت جس سے ربر نکلتا ہے ؛ ربر روکھ ۔

Serio- : (Prefix) جزو ترکیبی بمعنی "نیم سنجیدہ اور نیم" ۔

Serio-comic : (a) نیم مزاحیہ ؛ ہزل جد نما ؛ ہنسی مذاق کی نقل وغیرہ جو متین بن کر کی جائے یا سنجیدہ چیز جو مزاح کے پیرائے میں دکھائی جائے ۔

Serio-comically : (adv.) نیز مزاحیہ طریق پر ؛ نیم مزاحیہ ۔

Seriola : (n) [L.] مچھلیوں کی ایک جنس ۔

Serioso : (adv.) [It.] (موسیقی) (ہدایت موسیقی) لوازمات کے ساتھ ۔

Serious : (a) [Fr.'Serieus' or Late L. 'Seriosus'.] (۱) متین ؛ سنجیدہ ؛ غور و فکر یا ذمہ داری کے احساس کے ساتھ کام کرنے والا ۔ (۲) اہم ؛ بڑا ؛ مہتم بالشان ؛ سنگین ؛ جو مادی یا غیر مادی اعتبار سے کچھ کم نہ ہو ۔ (۳) قابل فکر ؛ مخدوش ؛ خطیر ۔ (۴) ہنسی یا بناوٹ سے خالی ؛ سچا ؛ واقعی ۔ (۵) مذہبی یا اخلاقی نوعیّت کا ؛ متین ؛ سترگ ؛ معمولی یا دنیاوی اعتبار سے ماوریٰ (مسائل مضامین وغیرہ) ۔ (۶) (عموماً طنزیہ) مذہبی ؛ متقشف ؛ مذہبی خیال کا ؛ مُلائی ؛ جو عقبیٰ کے خیال میں منہمک ہو ۔

Seriously :(adv.) متانت سے ؛ سنجیدگی سے ؛ جداً ؛ جس میں کوئی تمسخر وغیرہ نہیں ہو؛ اہمیت کے ساتھ یا اہم سمجھ کر ۔

**Serjeant :** دیکھو Sergeant

**Sermon : (n)** [AFr. 'Sermun'.] (۱) وعظ : موعظت : درس : پند : مذہبی نصیحت : شیخ یا عالم دین کی مذہبی تقریر خصوصاً ممبر سے : خطبہ ۔ (۲) عام ناصحانہ تقریر: پندو نصائح جو کلیسا سے باہر کی جائیں ۔(۳)(مجازاً) عبرت : بصیرت : درس جو قدرتی اشیاء کو دیکھنے سے حاصل ہو۔

**After sermon :** (عبادت) کلیسا کے باہر یا بعد۔

**At sermon :** کلیسا میں۔

**Sermonette : (n)** مختصر وعظ : مختصر خطبہ ۔

**Sermonic : (a)** وعظ جیسا : وعظ کے مثل۔

**Sermonish : (a)** دیکھو Sermonic

**Sermonize : (v)** واعظ : خطیب : ناصح ۔

**Sermonize : (v)** واعظ کی طرح تقریر کرنا : پند و نصیحت یا تلقین کرنا۔

**Sermonizer : (n)** واعظ : خطیب : پند گو۔

**Sero - : (Prefix)** جزو ترکیبی بمعنی "سیرم" "خوناب"۔

**Serolin : (n)** [Fr. 'Seroline'.] ایک چربیلا مادہ جو خون کے سیرم میں پایا جاتا ھے ۔

**Serologist : (n)** مصلیات داں۔

**Serology :(n)** مَصلیّات ۔

**Seron : (n)** [Sp.] جانور کی کھال میں لپٹی ہوئی گانٹھ ۔

**Serosity : (n)** [med. L. 'Serositas'.] (۱) خوناب : مَصیل ۔ (۲) پیلاپن : پنیالاپن ۔

**Serotine : (n)** [Fr.] لال چمگادڑ۔

**Serotinous : (a)** [L. 'Serotinus'.] پچھیتا : پچھیتی : جو موسم کے بعد اُگے۔

**Serous : (a)** [Fr. 'Sereux' or med. L. 'Serosus'.] (۱) خونابی : آب آمیز (خون) : رقیق : پتلا : پنیالا ۔ (۲) خوناب ریز۔

**Serous membrane : (n)** غشائے مصیلی ۔

**Serow/ Surow / Saraw : (n)** [Native name.] بز کوہی : بُز ہمالہ ۔

**Serpent : (n)** [Fr.] (۱) سانپ : مار : ناگ ۔ (۲) سمندر کے مار نما جانور ۔ (۳) (مجازاً) دغاباز : مار آستین ۔ (۴) شیطان ۔ (۵) حاسد : کینہ ور ۔ (٦) سانپ کی تصویر یاشبیہ (بطور زیور)۔ (۷) شمالی ستاروں کا جھرمٹ ۔ (۸)ایک قسم کی آتش بازی ۔ (۹) (اب متروک ھے) بانسری ۔ (۱۰) پیچ دار موم بتی: بالوں کا رستا : کرگھے کا کج دُھرا۔ (۱۱) سانپ کھلونا (Pharaoh's serpent) ۔

**Serpent-bearer : (n)** دیکھو Ophiuchus

**Serpent-cucumber : (n)** ایک قسم کا کھیرا۔

**Serpent-eagle : (n)** ایک قسم کا شکاری پرندہ۔

**Serpent-eater : (n)** مار خور پرندہ : الکاتب۔

**Serpent-fish : (n)** سرخ مار ماہی ۔

**Serpent star : (n)** (علم النجوم) حوّا۔

**Serpent-stone : (n)** (۱) دیکھو Ammonite ۔ (۲)ایک قسم کا مصنوعی پتھر جس کو سانپ کے زہر کے علاج کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

**Serpent's head/ -skull : (n)** کوڑی کی ایک قسم ۔

**Serpent's tongue : (n)** شارک مچھلی کا متحجر دانت ۔

**Serpentaria : (n)** (۱) ایک قسم کی گھاس کی جڑ ۔ (۲) Serpentary سے حاصل ہونے والی القلی نما (نائٹروجن رکھنے والی اساسی اشیا) ۔

**Serpentarius : (n)** [mod. L.] دیکھو Ophiuchus

**Serpentary : (n)** ایک قسم کی گیاہ جس کی جڑ بطور دوا استعمال ہوتی ھے ۔

**Serpentiform : (a)** [Late L. 'Serpentiformis'.] مار نما : مار صورت : مار شکل : سانپ نما۔

**Serpentine : (n)** [med,. L. 'Serpentina',] (۱) بعض پودوں کا نام جن میں ایسا مادہ (کہا جاتا ھے) ہوتا ھے جو سانپ کے زہر کے لئے تریاق ھے ۔ (۲) ایک قسم کی توپ ۔ (۳)چٹان یا پتھر کی بعض قسمیں جن کا رنگ گہرا

سبز ہوتا ھے : ان پر ایسی چتیاں ہوتی ہیں جیسی سانپ کے جسم پر : حجرالحیہ : چت کبرا (پتھر) جس کو جلا دے کر آرائشی کاموں میں استعمال کرتے ہیں ۔ (۴) پرپیچ راستہ ۔ (۵) ایک قسم کا رقص ۔ (۶) (اسکیٹ) لہریا ، ہلکا سا پیچ بہ پیچ خط جو اس کے کھڑ اون کے استعمال سے پڑ جائے ۔

Serpentine : (a) (۱) جس میں سانپ کے سے بل ہوں : پر پیچ : خم بہ خم : پیچ بہ پیچ : مار پیچ ۔ (۲) (مجازاً) فریبی : دغا باز ۔

Serpentine : (v) (۱) سانپ کی طرح بل کھاتے ہوئے چلنا ۔ (۲) گھمانا : چکر کھلانا ۔

Serpentine dance : (n) رقص مار پیچ : جس میں سانپ کے سے پیچ و خم ہوتے ہیں ۔

Serpentine marble : (n) حجرالحیہ کی چٹان ۔

Serpentine motion :(n) سانپ کی طرح بل کھاتے ہوئے چلنا : پر پیچ و خم حرکت : ٹیڑھی ترچھی چال ۔

Serpentine temple : (n) ناگ مندر ۔

Serpentine verse : (n) متحد الطرفین : وہ مصرع جس کے شروع اور آخر کا لفظ یکساں ہو ۔

Serpentine windings : (n) (۱) پیچ و خم (سڑک یا چشمہ) جو سانپ کی طرح بل کھاتا جائے۔ (۲) (مجازاً) اینچ پینچ کی باتیں : دم جھانسا ۔

Serpentine wisdom : (n) دور اندیشی : فراست : حزم ۔

Serpentinely : (adv.) پر پیچ طور پر : مار پیچ طور پر ۔

Serpentinize : (v) (۱) سانپ کی طرح بل کھاتے ہوئے چلنا : پر پیچ راہ پر چلنا : چکر کھانا ۔ (۲) (ارضیات) حجرالحیہ میں تبدیل کر دینا ۔ (۳) پر پیچ سمت کی طرف چلانا ۔

Serpentinous : (a) سانپ جیسا : مار نما ۔

Serpentlike : (a) سانپ جیسا ۔

Serpentry : (n) (۱) ماران ۔ (۲) مارستان ۔ (۳) ٹیڑھی ترچھی چال ۔

Serpiginous : (a) داد کا مریض یا اس میں مبتلا : گنجا : کھاج مارا ۔

Serpiginously : (adv.) داد کی طرح ۔

Serpigo : (n) [med. L.] داد کا مرض : کھاج ۔

Serpula : (n) [Late L.] مارچہ : ایک قسم کا بحری کیڑا جو چونے کی نلیوں میں رہتا ھے ۔

Serpulean/ Serpulidan : (n) جنس مارچہ ۔

Serpulite : (n) (ارضیات) متحجر مارچہ ۔

Serra : (n) [L.] (۱) ایک افسانوی بحری عفریت ۔ (۲) آرہ مچھلی ۔ (۳) آرے کے دانت کی طرح دندانہ دار ہونا جیسے پتے کا کنارہ : مسننہ کھوپڑی کا جوڑ جو سیون کی طرح معلوم ہوتا ھے : عضو آری نما ۔

Serra : (n) [Pg.] پہاڑ کی ماہی پشت : سلسلۂ کوہ ۔

Serradella/ Serradilla : (n) [Pg.] پتیا گھاس : خوید ۔

Serran : (n) [mod. L. 'Serranus'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Serranoid : (a) ایک قسم کی مچھلی سے متعلق ۔

Serranoid : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Serranus : (n) بحری خار ماہی ۔

Serrate : (n) [L. 'Serratus'.] آری نما : دندانہ دار : دندانہ دندانہ ۔

Serrate : (v) آرہ (سا) بنا دینا : آرہ لگا دینا ۔

Serrated : (a) دیکھو Serrarte

Serration : (n) دندانے یا آرہ فراہم کرنا یا لگانا : تسنین ۔

Serrato- : (Prefix) جزو ترکیبی بمعنی "دندانے دار" ۔

Serrature : (n) [late L. 'Serratura'.] دیکھو Serration

Serrefile : (n) [Fr.] (فوج) وہ شخص یا اشخاص جو فوج کے عقب میں رکھے جائیں : اہل ساقہ : بہیرہ و بنگاہ ۔

Serrefine : (n) [Fr.] خون کی رگ کو پکڑنے کا چمٹا ۔

Serri- : (Prefix) جزو ترکیبی بمعنی "دندانہ دار" : "آرہ نما" ۔

Serri-rostrate : (a) آرہ منقار : دندانہ منقار ۔

Serricorn : (n) دندانی بھونرا : آرہ قرنہ : جُعل : ایک قسم کا بھونرا جس کے سینگ یا آگے نکلے ہوئے بال دندانہ دار ہوتے ہیں ۔

**Serried : (a)** دوش بدوش ؛ پیوستہ ؛ بلا فصل ؛ ملحق ؛ صف بستہ ۔

**Serriferous : (a)** آرہ نما ؛ دندان نما ؛ دندانہ صورت ؛ آرہ دار ۔

**Serrula : (n) [L.]** (حیوانیات) شانہ ؛ سیرولا ۔

**Serrulate : (a) [mod. L. 'Serrulatus'.]** دندانہ دار ؛ آری نما ؛ دندانک دار ؛ جس میں بہت باریک دندانے ہوں ؛ مسنن ؛ منشاری ۔

**Serrulated : (a)** دیکھو Serrulate

**Serrulation : (n)** تسنین ؛ دندانہ داری ۔

**Serry : (v) [Fr. 'Serre'.]** (۱) دوش بدوش ہونا ؛ صف بستہ ہونا ؛ دوش بدوش چلنا ۔ (۲) دوش بدوش کھڑا کرنا ۔

**Sertularia : (n) [L. 'Sertula'.]** قسم آبی کثیر پا ۔

**Sertularian : (a)** آبی کثیر پا کی جنس سے متعلق ۔

**Sertularian : (n)** ایک قسم کا کثیر پا ۔

**Sertule : (n)** (نباتیات) چھتر ؛ پھولوں کا گچھا جس میں ڈنڈیاں جو تقریباً مساوی طوالت کی ہوتی ہیں ، ایک ہی مرکز سے نکلی ہوئی ، چپٹی ، دبی یا ابھری سطح بناتی ہیں ۔

**Sertulum : (n) [mod. L. 'Sertum'.]** دیکھو Sertule

**Serum : (n) [L.]** (۱) مصل ؛ سیرم ؛ خونباب ؛ صدید ؛ ماء الجبن ؛ کیلوس ؛ لمف ۔ (۲) (مرضیات) کسی جانور کا کیلوس جو بطور دوا استعمال کیا جاتا ہے ۔

**Srrum sickness / -disease eruption : (n)** مصلی مریض ۔

**Serum threrapy : (n)** مَصلی علاج ۔

**Servable : (a)** قابل خدمت ۔

**Serval : (n) [Pg. '(lobo) cerval'.]** چیتا بلاؤ ؛ افریقہ کا ایک جنگلی بلاؤ ۔

**Servaline : (a)** چیتا بلاؤ سے مشابہ ۔

**Servant : (n) [OFr.]** (۱) نوکر ؛ چاکر ؛ خادم ؛ خدمت گار ؛ ملازم ۔ (۲) (مجازاً) مقلد ؛ پیرو ۔ (۳) (شمالی امریکا) غلام ۔ (۴) عاشق ؛ آشنا ۔

Civil servants : عمال دیوانی ۔

Domestic servant : خانگی ملازم ۔

General servant/ Servant of all work : نوکرانی جو ہر طرح کا کام کرتی ہے ۔

Public servant : سرکاری ملازم ؛ سرکاری نوکر ؛ خادم ملک ۔

Servant of the servants of God : پاپائے رومہ کا ایک لقب ۔

**Servant girl : (n)** ملازمہ ؛ خادمہ ؛ چھوکری ۔

**Servant maid : (n)** خادمہ ؛ ماما ۔

**Servant's hall : (n)** بڑے گھروں میں نوکروں کے کھانے وغیرہ کا کمرہ ۔

**Servantless : (a)** بے ملازم ؛ بے خدمت گار ۔

**Servantship : (n)** چاکری ؛ نوکری ؛ خدمتگاری ۔

**Serve : (n)** (ٹینس) پہلی گیند ؛پہلی چوٹ ؛ پہلی ضرب ؛ پھینکائی ؛ پہلی پھینک ۔

**Serve : (v) [Fr. 'Servir' or L. 'Servire'.]** (۱) خدمت یا نوکری کرنا ؛ نوکر کی طرح کسی کا کام کرنا ۔ (۲) کام آنا ؛ ضرورت کے مطابق ہونا ؛ ضرورت پوری کرنا ؛ مفید مطلب ہونا ؛ خدمت بجا لانا؛ پورا کرنا؛تکمیل کو پہنچانا ۔ (۳)دستر خوان چننا ؛ میز یا دستر خوان پر کھانا لا کر رکھنا ؛ کھانا کھلانا ؛ چارہ دینا (جانوروں کو) ۔ (۴) (کسی دوسرے کھانے کے ساتھ) میز پر لانا ؛ (جوڑ کی چیز) میز پر لگا کے رکھنا ؛ میز پر لایا جانا ۔ (۵)لوگوں کو دینا ؛ حصہ بانٹنا ؛ تقسیم کرنا ۔ (۶) بہم پہنچانا ؛ فراہم کرنا ؛ پہنچانا (عدالتی یا سرکاری احکام وغیرہ کو)؛ سواری بہم پہنچانا ۔ (۷) گیند پھینکنا یا پہنچانا (کھیل شروع کرتے وقت) ۔ (۸) پیش آنا ؛ برتاؤ کرنا ؛ (خصوصاً بدلے میں) ؛ بدلہ لینا ۔ (۹) مذہبی رسوم ادا کرنے میں پادری کی مدد کرنا ۔ (۱۰) پجاری ہونا ؛ پجاری کے فرائض انجام دینا ۔ (۱۱) عبادت کرنا ؛ پوجا کرنا ۔ (۱۲) اطاعت کرنا ؛ عاشق ہونا ۔ (۱۳) حکم بجا لانا ؛ کام کرنا (کسی ادارے ، انجمن یا کمپنی کا) ۔ (۱۴)(کسی بادشاہ کی) جنگی خدمت کرنا؛ جنگ کرنا ۔ (۱۵) مدد کرنا ؛ اعانت کرنا ؛ مدد دینا ۔ (۱۶) تکلیف اٹھانا (کسی مراد کے لئے) ۔ (۱۷) تابع ہونا ؛ ماتحت ہونا ۔ (۱۸) سود مند ثابت ہونا ؛ ضرورت پوری کرنا ؛ مددگار ثابت ہونا ۔ (۱۹) موزوں ہونا ؛ مناسب ہونا (وقت ، موقع وغیرہ کا) ۔ (۲۰) (حافظہ کا) ساتھ دینا ۔

(۲۱) کافی ہونا ؛ بس ہونا ۔ (۲۲) (قانون) (دستاویز وغیرہ کا) باضابطہ حوالہ کرنا ؛ سپرد کرنا ۔ (۲۳)(سانڈ، گھوڑے کا) گھوڑی بھرنا ؛ جفتی کرنا ۔ (۲۴)(شکرا بازی وغیرہ)شکارمہیاکرنا۔(۲۵)(بحری) (رسے یا ڈنڈے کا) چھوٹی رسی سے باندھنا ؛ (رسّا یا پٹی وغیرہ) لپیٹنا۔ (۲۶) (فوج) حربی بقل و حرکت میں‌لانا ۔ (۲۷) مطمئن کرنا ؛ تسکین دینا ؛ کافی ثابت ہونا ۔ (۲۸) (اپنے مالک کی مدت ملازمت) پوری کرنا ؛ مدت (میعاد سزائے قید) پوری کرنا ۔

First come first served : جو پہلے آئے سو پہلے کھائے ۔

To serve (a person) right : خوب بدلہ لینا (کسی سے) ۔

To serve one's turn : کار آمد ہونا ؛ پورا اترنا ؛ موزوں ہونا ؛ کام دینا ؛ مفید مطلب ہونا ۔

To serve the shop : خریداروں کو مال دکھانا ۔

To serve the tables : (انجیل کے استعارے میں) پیٹ کا بند ہونا ؛ جسمانی ضروریات کو روحانی فرائض پر مقدم سمجھنا ۔

To serve the time : زمانہ سازی کرنا ۔

Serve out : (v) بدلہ لینا ۔

Serventism : (n) [It. 'Servente'.] شادی شدہ عورتوں کا عاشق مزاج مصاحب ہونا ۔

Server : (n) (۱) خدمت کرنے والا؛ ضرورت پوری کرنے والا؛ دسترخوان چننے والا ۔ (۲) مذہبی رسوم ادا کرنے والے پادری کا مددگار ۔ (۳) کام آنے والی چیز ۔ (۴) دیکھو Salver ۔ (۵) سلاد یا دوسری چیز (میز پر) لگانے والا چمچہ اور کانٹا ۔

Servian : (a & n) [mod. L. 'Servia'.] دیکھو Serbian

Servian : (a) قدیم روما کے چھٹے بادشاہ سرویسیس تولی اس سے منسوب ۔

Service : (n) [OFr. 'Service'.] (۱) نوکری؛ ملازمت ؛ خدمت ۔ (۲) سرکاری محکمہ ؛ شعبہ ؛ صیغۂ ملازمت ۔ (۳) آمادہ بکار ہونا ؛ حکم کا منتظر ہونا ؛ کمر بستہ ہونا (کسی خدمت کے لئے) ۔ (۴) کار مفوضہ ؛ فریضۂ ملازم ؛ فرض منصبی ؛ مقررہ خدمت ۔ (۵) (مجازاً) تسلیم نیاز ۔ (۶)(مراسم) نماز ؛ پوجا پاٹ ؛ دعا خوانی ؛ مناجات ؛ آرتی ؛ بھجن ۔ (۷) کام ، خدمت لائقہ کار آمادگی ۔ (۸)اجرا؛ نفاذ ؛ تعمیل (عدالتی حکم نامے وغیرہ کی)۔ (۹) کھانے کے برتن جو دستر خوان پر چنے جائیں ؛ ظروف طعام ؛ لوازم مائدہ ۔ (۱۰) (ریل ، جہاز وغیرہ میں) گیند اندازی ؛ گیند کو پہلی دفعہ پھینکنا جس سے کھیل شروع ہوتا ہے ؛ پھینک ؛ گیند کی باری ۔ (۱۲)ماہانہ امداد یا ہدایت جو کسی چیز کی فروخت کے بعد گاہکوں کو دی جاتی ہے ۔ (۱۳) (کھانے کی میز کا) ساز و سامان ؛ حمام کے ظروف ؛ بیت الخلا کے ظروف ۔ (۱۴) نلکیوں کے ذریعے گیس ، پانی وغیرہ کی فراہمی ۔ (۱۵) (کسی کام کے لئے) سارے سازو سامان مہیا کرنا ۔ (۱۶) آمد و رفت کی گنجائش یا انتظام (گاڑی وغیرہ کا) ۔ (۱۷) دستاویز وغیرہ سپرد کرنا ؛ (اسکاچستانی قانون) متوفی کا وارث مقرر کرنے کا ضابطہ ۔ (۱۸)(بحری) رسے کی گرد لپیٹی جانے والی رسی ۔ (۱۹) جفتی کھانا (مادہ جانوروں کا) ۔ (۲۰) خدمت خلق ۔

Give my service to : میری طرف سے انہیں سلام کہہ دو ۔

In service : ملازمت میں ہونا ؛ برسرکار ہونا ۔

My service to you : یہ الفاظ جام صحت پیتے وقت بولے جاتے ہیں ۔

Of service : فائدہ بخش ؛ سود مند ؛ کار آمد ۔

On His (or Her) Majesty service : بکار سرکار ؛ سرکاری لفافوں یا ٹکٹوں پر یہ الفاظ چھپے ہوتے ہیں ۔

Out of service : ملازمت سے باہر ؛ ملازمت میں نہیں ؛ بے کار ۔

Secret service : خفیہ سرکاری خدمت ؛ خفیہ خدمت جس کی پبلک کو خبر نہیں ہوتی لیکن جس کا خرچ حکومت برداشت کرتی ہے ۔

The senior service : بحریہ ؛ بحری فوج ۔

The service of the table : میز کے نوکر یا پیش خدمت کا کام ۔

The united service : بری اور بحری افواج ۔

To accept service : دیکھو Accept

To be in service : ملازمت میں ہونا ۔

To go , get , put into service : ملازمت میں جانا ؛

Service metre : (n) دیکھو Service-measure

Service module : (n) طیارے یا ہوائی جہاز کا وہ حصہ جس میں انجن اور بجلی گھر ہوتے ہیں ۔

Service pipe : (n) نل کی شاخ جو بڑے نل سے گھر تک پہنچائی جائے : گھر کی نلی یا نل ۔

Service-road : (n) وہ سڑک جو شاہراہ عام نہیں بلکہ ان گھروں کی آسانی کے لئے بنائی گئی ہو جو شارع عام سے دور ہوں۔

Service-side : (n) (ٹینس) وہ حصہ جدھر گیند کو پہلی دفعہ پھینکا جاتا ہے ۔

Service-speed : (n) جہاز کی عام رفتار ۔

Service-stamp : (n) سرکاری ٹکٹ ۔

Service-station : (n) (پٹرول یا دوسرے ایندھن) بھروانے کا اسٹیشن ۔

Service-tree : (n) سنجد کا درخت ۔

Service uniform : (n) فوجی وردی ۔

Service-woman : (n) فوجی عورت ۔

Serviceable : (a) (۱) قابل خدمت : بکار آمد : کار آمد : مفید : کام کا : خدمتی ۔ (۲) دیر پا : مضبوط : خوب چلنے یا کام دینے والا ۔

Serviceableness : (n) کام کی اہلیّت : کار آمدگی : باکارگی : فائدہ مندی : دیر پائی ۔

Serviceably : (adv.) (۱) خدمت گزارانہ : اطاعت مندانہ ۔ (۲) مفید طریق پر ۔

Servient : (a) [L. 'Serviens'.] ماتحت ۔

Serviette : (n) [Fr.] رومال : میز مال : تولیہ جو خانساماں لوگ استعمال کرتے ہیں ۔

Servile : (a) [L. 'Servilis'.] (۱) غلامانہ : غلاموں کی : غلام سے منسوب یا متعلق ۔ (۲) غلام جیسا : حقیر : ذلیل: فرو مایہ : کمینہ : دست نگر ۔ (۳) نہایت خوشامدی: کاسہ لیس : چاپلوس ۔ (۴) (قواعد) امدادی :معاون (فعل) ۔ (۵) حرف تابع : سلکن جو خود آواز نہ دے بلکہ دوسرے حرف کی آواز نمایاں کرنے کی غرض سے آئے ۔

Servile : (n) (۱) غلام ۔ (۲) حرف تابع ۔

نوکری قبول کرنا ۔

To see service : (۱) (سپاہی کا) جنگی تجربہ رکھنا ۔ (۲) فرسودہ ہو جانا ۔

Service : (n) [ME, 'Sarves, Seryse'.] (۱) ایک یوروپین درخت جس کا پھل ناشپاتی سے ملتا جلتا ہے: سرو فرنگی : درخت سنجد ۔

Service : (v) (گاڑیوں وغیرہ کی) دیکھ بھال کرنا ۔

Service area : (n) (۱) (نشریات) وہ حدود جس کے اندر اطمینان بخش طور پر سنا جا سکے ۔ (۲) وہ جگہ جہاں موٹرراں پٹرول وغیرہ کے لئے رک سکیں ۔

Service berry : (n) سنجد : سرو بہی : ایک قسم کا چھوٹا درخت White lecam کا پھل ۔

Service-book : (n) کتاب الصلوٰۃ : (جس میں جملہ کلیسائی احکام اور انتظامات درج ہوتے ہیں) ۔

Service-bus/ -car : (n) (نیوزی لینڈ اور آسٹریلیا) موٹر گاڑی ۔

Service box : (n) دھات کا ایک بکس جہاں سے بجلی کے تار گھر کے اندر سوئچ تک جاتے ہیں ۔

Service brake : (n) فوری ضرورت بریک : دیکھو Emergency brake.

Service-charge : (n) دیکھ بھال کا معاوضہ ۔

Service-engineer : (n) ان آلات وغیرہ کی دیکھ بھال کرنے والا انجینیئر جو پہلے سے کام میں ہے ۔

Service flat : (n) وہ رہائشی کمرا جہاں ایک خاص انتظام کے تحت کھانا اور نوکر مہیا کئے جاتے ہیں ۔

Service-hatch / -window : (n) باورچی خانہ اور طعام خانے کے درمیان کا چوڑا سوراخ جس کے ذریعہ برتن لائے جاتے ہیں۔

Service life : (n) استعمال کی مدت ۔

Service line : (n) لکیر : پالا : حد : جہاں سے گیند پھینکی جاتی ہے ۔

Service man : (n) (۱) فوجی ۔ (۲) مرمت کرنے والا شخص ۔

Service measure : (n) چودہ ہجاؤں کا مصرع ۔

Servile war / -insurrection : (n). غلاموں کی جنگ (آقاؤں کے خلاف).

Servile work : (n) وہ میکانکی اور نیچ کام جو ہر اتوار کو اور گرجے کے بڑے تہواروں کے دن ممنوع نہیں۔

Servilely : (adv.) غلامانہ : چاپلوسی سے : خوشامدانہ۔

Servileness : (n) (۱) غلامی : چاکری : نوکری : خدمت۔ (۲) کمینہ پن: کمینگی : پاجی پن ۔ (۳) چاپلوسی : خوشامد : کاسہ لیسی۔

Servilism : (n) (۱) باضابطہ غلامی۔ (۲) وہ نظریہ جو سیاسی غلامی کی حمایت کرتا ہے۔

Servility : (n) دیکھو Servileness

Serving : (n) (۱) خدمت : کار آمدگی : دسترخوان چننا۔ (۲) حصہ : کسی کھانے کی اتنی مقدار جو ایک شخص کو ایک بار دی جائے۔ (۳) دھاگا یا رسی جو کمان کے بیچ میں لپیٹ دی جاتی ہے تاکہ تیر کہ دندانے دار سرے سے محفوظ رہے۔

Serving : (a) (۱) خدمت کرنے والا / والی۔ (۲) فوجی۔

Serving-man :(n) نوکر : ملازم : خدمت گار : شاگرد پیشہ۔

Serving-woman : (n) نوکرانی : ملازمہ۔

Servite : (n) [med. L. 'Servitae'.] راہب اور راہبہ کا ایک درویشانہ سلسلہ جو فلورنس میں ۱۲۳۳ء میں قائم ہوا تھا۔

Servite : (a) راہب اور راہبے کے ایک سلسلے کے متعلق۔

Servitor : (n) [OFr.] (۱)ملازم : خدمت گار : خدمت گزار : حاضر باش ۔ (۲) (جامعہ آکسفورڈ، تاریخ) وظیفہ خوار : وظیفہ یاب: نوکر : طالب علم جس کو وظیفہ ملتا تھا اور جو اس کے معاوضے میں نوکروں کی سی خدمت انجام دیتا تھا : جو فوجی خدمت کرتا تھا۔ (۳) (شیشہ سازی) شیشہ سازوں میں دوسرا آدمی۔

Servitorship : (n) وظیفہ حواری وغیرہ۔

Servitude : (n) (۱) غلامی : حلقہ بگوشی : اطاعت فرمانبرداری : حکم برادری ۔ (۲)خدمت (خصوصاً جبریہ) تابعداری : محکومی ۔ (۳) (قانون) مدد : امداد : حق استفادہ۔

Servo - : دیکھو Serbo

Servo-mechanism : (n) بعید ضبطی پرزہ۔

Servo-motor : (n) [Fr. 'Servo-moteur'.] معاون متحرک موثرخصوصاً وہ جو بڑے جہازی انجن کے دندانے دار چکر (Geer) کو الٹا چلانے کے کام آتا ہے۔

Servo-system : (n) دیکھو Servo mechanism

Sesame : (n) [L.'Sesamum'.] (۱) تل : کنجد : سیسیم۔ (۲) دیکھو Open sesame۔

Sesame-grass : (n) دیکھو Gama grass

Sesamoid : (a) (۱) کنجدی : کنجد صورت : سسمانی : تل جیسی۔ (۲) گولی دار : گردہ دار : دانہ دار۔ (۳) (تشریح) کشتی نما۔

Sesamoid / -al : (n) کشتی نما استخوان : استخوان خرفی : سسمانی ہڈی۔

Sesamoideal : (a) دیکھو Sesamoid

Sesamum : (n) دیکھو Sesame

Sesban : (n) [Fr.] سبان۔

Seseli : (n) [L.] چھتری کی شکل کا ایک سدا بہار پودا : شمسیہ : چھتر بوٹی۔

Sesqui- : (Prefix) [L.] (۱) سابقہ بمعنی "یک ونیم" "ڈیوڑھا"۔ (۲) دو اور تین کی نسبت والا۔

Sesquialter : (a) ڈیوڑھا : جس میں ایک اور ڈیڑھ یا دو اور تین کی نسبت ہو۔

Sesquiltera : (n) آرگن باجے کا پردا۔

Sesquialteral : (a) دیکھو Sesquialter

Sesquialterate : (a) دیکھو Sesquialter

Sesquialterous : (a) دیکھو Sesquialter

Sesquibasic : (a) (نمک کا) جس میں تین حصے اساس اور دو حصے ترشہ ہوں۔

Sesquibromide : (n) برو مائیڈ جس میں دو جوہر برومین کے اور تین کسی اور عنصر کے ہوں۔

Sesquicentennial : (a) ایک سو پچاسویں سالگرہ سے متعلق۔

Sesquicentennial : (n) ڈیڑھ سویں سالگرہ۔

Sesquiduple : (a) جس میں ڈھائی اور ایک کی نسبت ہو ؛ ڈھائی گنا۔

Sesquiduplicate : (a) دیکھو Sesquiduple

Sesquioxide : (n) ڈیڑھ آکسیدی ؛ جس میں تین جز آکسیجن کے اور دو کسی اور عنصر کے ہوں۔

Sesquipedal : (a) [L. 'Sesquipedalis'.] (۱) ڈیڑ فٹی (الفاظ) ؛ کثیر الاجزا ؛ لمبے الفاظ ؛ ثقیل اور مغلق (الفاظ) ۔ (۲) ثقیل اور مغلق الفاظ استعمال کرنے کا عادی۔

Sesquipedalian : (a) دیکھو Sesquipedal

Sesquipedalian : (n) (۱) ڈیڑھ فٹا شخص یا چیز۔ (۲) ڈیڑھ فٹا لفظ۔

Sesquipedalianism : (n) ثقیل اور مغلق الفاظ استعمال کرنا۔

Sesquipedalism : (n) دیکھو Sesquipedaleanism

Sesquiopedality : (n) لمبے الفاظ کا استعمال۔

Sesquipes : (n) ڈیڑھ فٹا۔

Sesquiplicate : (a) [mod. L. 'Sesquiplicatus'.] مکعب گنا ؛ جس میں مربع کا تناسب ہو ؛ مکعب مربعی۔

Sesquiquadrate : (n) دو اجرام فلکی کی وضع جب وہ ایک دوسرے سے ۱۳۵ ڈگری پر ہوں۔

Sesquiquatile : (n) دیکھو Sesquiquadrate

Sesquisulfide : (n) ڈیڑھ گندھکی ؛ جس میں گندھک کے تین جز اور کسی اور عنصر کے دو جز ہوں۔

Sesquitertia : (n) ۴/۳ گنا ؛ وہ وقفہ جس میں چار اور تین کی نسبت ہو (۴:۳)۔

Sessile : (a) [L. 'Sessilis'.] (نباتیات و حیوانیات) عدیم الساق ؛ بے ساق ؛ (وہ پتا) جس میں ڈنٹھل نہ ہو جو ٹہنی سے نکلے ؛ چسپیدہ۔

Session : (n) [Fr. or L.'Sessio(n)'.] (۱) اجلاس ؛ جلسہ ؛ عدالت فوجداری کا اجلاس۔ (۲) زمانۂ اجلاس ؛ پارلیمنٹ کی برخاستگی اور اس کے اجلاس کا درمیانی زمانہ ؛ میقات۔ (۳) اوقات مدرسہ ؛ میقات جامعہ۔

Autumn session : پارلیمنٹ کی برخاستگی کے بعد خصوصی اجلاس۔

Brewster sessions : عدالت کا اجلاس جس میں شراب فروشی کا لائسنس دیا جائے۔

General sessions : دیکھو Quarter sessions

Petty sessions : سرسری اجلاس ؛ اجلاس مختصر ؛ اس میں دو یا دو سے زیادہ جج سرسری سماعت کر کے فیصلہ کر دیتے ہیں۔

Quarter session : سہ ماہی عدالت۔

Sessional : (a) اجلاسی ؛ میقاتی۔

Sessional order : (n) (پارلیمنٹ) میقاتی حکم جو صرف ایک میقات کے لئے ہو۔

Sessionally : (adv.) میقاتی طور پر ؛ اجلاسی طور پر۔

Sesterce : (n) [L. 'Sestertius'.] ایک قدیم رومی سکہ ؛ سیس ترکہ ؛ سیس ترتیوس۔

Sesterium : (n) [L.] سیس ترتیوم ؛ قدیم رومی سکہ جو ایک ہزار سیس ترتیوس کے برابر ہوتا تھا۔

Sestet(t) / Sestette : (n) [It. 'Sestetto'.] (۱) وہ نغمہ جو چھ آوازوں کے مل کر گانے کے لئے موزوں کیا جائے۔ (۲) انگریزی سانٹ کے آخری چھ مصرعے ؛ سدسہ (آخری)۔

Sestetto : (n) [It.] دیکھو Sestet(t)

Sestina : (n) [It. 'Sestina'.] انگریزی نظم کی ایک خاص صنف جس میں چھ بند اور ہر بند میں چھ مصرعے ہوتے ہیں ؛ سدسہ ؛ شش بند۔

Sestine : (n) دیکھو Sestina

Set/ Sett : (n) [OFr. 'Satte' & O.N. 'Setr'.] (۱) لازم و ملزوم یا یکساں قسم کی اشیا یااشخاص کا مجموعہ ؛ جماعت ؛ طائفہ ؛ سنگت ؛ اجتماع ؛ کٹم ؛ قبیلہ ؛ زمرہ ؛ گروہ۔ (۲) جوڑ؛ جوٹ ؛ جوڑی ؛ ٹولی۔ (۳) سلسلہ ؛ رو ؛ قطار ؛ مجموعہ۔ (۴) لوازمہ ؛ ساتھ کا سامان یا اشیاء۔ (۵) (ٹینس وغیرہ کی) ایک بازی۔ (۶) قلم ؛ شاخ ؛ پودا (جو اسی وقت جما یا گیا ہو)۔ (۷) دن یا آفتاب کا غروب ؛ مغرب ؛ شام ؛ سرشب۔ (۸) (ہوا وغیرہ کا) رخ؛

Shagged : (a) (۱) جھبرے ؛ ناہموار ؛ نا تراشیدہ ؛ لمبے ؛ غیر مسطح اور رکھڑے (بال) ۔ (۲) جھاڑیوں اور درختوں سے ڈھکا ہوا ۔

Shagged (out) : (a) تھکا ہوا ؛ تھکا ماندہ ۔

Shaggily : (adv.) نا ہموار طرز سے ؛ کھردرے پن سے ۔

Shagginess : (n) (۱) ناہمواری ؛ نشیب و فراز ۔ (۲) روئیں داری ؛ جھبراپن ۔

Shaggy : (a) (۱) لمبے موٹے بالوں والا ؛ جھبرا ۔ (۲) (زمین) جھاڑی دار ؛ نا ہموار ؛ (درخت) ناہموار شاخوں والا ۔ (۳)(نباتیات و حیوانیات) روئیں دار ؛ پشم دار ۔

Shaggy-dog story : (n) لمبی ، غیر دلچسپ اور بے ربط کہانی ۔

Shagreen : (n) [var of 'Chagrin'.] کیمخت : ایک قسم کا دانے دار چمڑا ؛ گدھے یا گھوڑے کا کمایا ہوا چمڑا ۔

Shagreened : (a) دانے دار ۔

Shah : (n) [Pers. 'Sah'.] شاہ ؛ بادشاہ ؛ شاہ ایران (ملک فارس کا خطاب) ۔

Shaheen : (n) [Urdu - Pers.] ہندوستانی اور دوسرے اقسام کے باز ۔

Shahi : (n) [Pers. Sahi, royal.] چاندی کا سکہ ؛ چھوٹا تانبے کا سکہ ۔

Shahzada : (n) [Pers.] بادشاہ کا لڑکا ۔

Shaitan : (n) [Arab.] (۱) شیطان ۔ (۲) برا آدمی یا جانور ۔

Shake : (n) (۱) ہلنا ؛ ہلانا ؛ جنبش ۔ (۲) لرزش ؛ ارتعاش ؛ تزلزل ؛ کپکپی ؛ تھر تھری ؛ کپکپاہٹ ۔ (۳) جھٹکا ؛ ہچکولہ ؛ دھکا ۔ (۴) شگاف ؛ درز (خشک لکڑی یا چٹان میں) ۔ (۵) (موسیقی) آواز کی لرزش یا لہر (گانے یا بجانے میں دو سُروں کے باری باری بدلنے میں) ۔ (۶) مصافحہ ۔ (۷)(زلزلے کا) جھٹکا ۔ (۸) صدمہ ؛ چوٹ ۔ (۹)(طباعت میں) دھبا ۔

In a shake/ In a brace or couple of shakes : فوراً ؛ جھٹ پٹ ؛ ذرا سی دیر میں ۔

The shakes : (۱) تپ ؛ لرزہ ؛ جاڑا ۔ (۲) خوف یا گھبراہٹ سے لرزہ بر اندام ہونا ۔

To be no great shakes : ادنیٰ قسم کا آدمی ہونا ؛ زیادہ اچھا یا کام کا نہیں ہونا ۔

Water shake : چٹان کی وہ دراڑ جس میں جھرنا گرتا ہے ۔

Shake : (v) [OE. 'Sc(e)acan'.] (۱) ہلانا ؛ جھنجھوڑنا ؛ جھاڑنا ؛ جھٹکنا (جیسے Carpet کہتے ہیں) ۔ (۲) لرزنا ؛ کانپنا ؛ تھرتھرانا ؛ کپکپانا ؛ کپکپی پیدا کرنا ؛ تھوڑا تھوڑا تھرتھرانا ؛ ڈولنا ؛ ڈولانا ۔ (۳) گھبرا دینا ؛ پریشان کرنا ؛ الجھن میں ڈالنا ؛ بد حواس کرنا ؛ خلل ڈالنا ؛ مخل ہونا ۔ (۴) متزلزل کرنا ؛ ساقط کرنا ؛ کمزور کرنا ۔ (۵) (ہنسی سے) لوٹ جانا یا پیٹ میں بل پڑ جانا ۔ (۶) کم ہونا ؛ خلل پڑنا ۔ (۷) آواز میں لہر یا کپکپی پیدا کرنا ۔ (۸)حالات یا ساتھیوں سے ساز گار ہونا ۔ (۹) کم زور ہو جانا ؛ لڑ کھڑانا ؛ ڈگمگانا ۔ (۱۰)لہرانا (تلوار یا کوئی اور چیز) ۔ (۱۱) (پرندوں کا) اڑنے کے لئے پر پھڑپھڑانا ؛ پر مارنا ؛ پر جھاڑنا ۔ (۱۲)(مجازاً) زور لگانا ؛ جد و جہد کرنا ؛ دوڑ دھوپ کرنا ۔ (۱۳)(بحری) بادبان کھول دینا ۔ (۱۴) (اپنے دشمن یا شکار کو) جھنجھوڑنا ۔ (۱۵) (دوسرے کے) ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر ہلانا (دوستی یا سلامی کے طور پر) ۔ (۱۶) مصافحہ کرنا ۔ (۱۷) غیر مستحکم کرنا ۔ (۱۸) چھلکا کر گرا دینا؛ سہارا ہٹا کر گرا دینا ۔ (۱۹) بکھیرنا ؛ چھینٹنا ؛ چھڑکنا ۔ (۲۰) ہلا کر پانسا پھینکنا ۔ (۲۱)(لکڑی کا) پھٹ جانا ۔ (۲۲) پیپے کی گول پٹی کو الگ کر دینا ۔ (۲۳)(آسٹریلیا) لوٹنا ؛ چوری کرنا ۔

To shake : مصافحہ کرنا ۔

To shake a foot, leg, toe, one's bones : ناچنا ؛ رقص کرنا ۔

To shake hands : ہاتھ ملانا ؛ مصافحہ کرنا ۔

To shake in one's shoes : خوف سے کانپنا یا تھر تھرانا ۔

To shake one's ears : (مجازاً) دوڑ دھوپ کرنا ؛ مستعدی دکھانا ؛ زور لگانا ۔

To shake one's elbow : پانسے سے جوا کھیلنا ۔

To shake one's head : سر ہلانا ؛ انکار کرنا ؛ نا رضا مندی یا تشویش ظاہر کرنا ۔

To shake the dust from or off one's feet : خفا ہو کر چل دینا ۔

To shake together : (اشخاص کی جماعت کا) ملنا ؛ دوستی ہو جانا ؛ گھل مل جانا ۔

Shake down : (v) (۱) ہلا کر نیچے بٹھانا یا یکجا کرنا ۔ (۲) عارضی

طور پر ٹھہر جانا۔ (۳) عادی ہو جانا : خو گر ہو جانا۔ (۴) گھٹنا : کم ہو جانا۔ (۵) گھٹانا : کم کرنا۔ (۶) روپیہ اینٹھنا (خصوصاً غیر قانونی طریقے سے)۔ (۷) جھاڑ کر نیچے گرانا (پھل وغیرہ)۔ (۸) جھٹک کر نیچے ڈالنا (توشک وغیرہ فرش پر)۔

**Shake-down : (n)** (۱) عارضی بستر : پیال کا بستر۔ (۲) جھاڑ کر نیچے گرانا۔ (۳) استحصال بالجبر : زبردستی وصول کرنا۔ (۴) ایک قسم کا تیز رقص۔ (۵) مکمل تلاشی۔ (۶) مطابقت پیدا کرنا : خاص کر نئے ماحول یا نئے فرائض سے۔ (۷) زیادہ اطمینان بخش حالت میں لانا۔

**Shake down : (a)** نئے جہاز یا ہوائی جہاز کی آزمائش یا جانچ کے لئے اور ملاح یا پائلٹ کو اس سے واقف کرانے کا طریقہ۔

**Shake off : (v)** (۱) جھاڑنا : جھٹکنا (خاک وغیرہ)۔ (۲) (مجازاً) پیچھا چھڑانا (کسی شخص، تشویش یا صدمے سے)۔ (۳) (بحری) بادبان کھولنا۔

**Shake-off : (n)** پیچھا چھڑانا۔

**Shake of the head : (n)** سر کی جنبش۔

**Shake out : (v)** (۱) (لباس وغیرہ کو) اندر کی اشیا ہلا کر نکالنا : ٹیکسیری : شیکسپیری۔ (۲) (جھنڈے یا بادبان کو) کھولنا : پھیلانا۔ (۳) (سٹہ بازار سے) کمزور سٹے باز کو ہٹا دینا (زیادہ یا زائد رقم کا مطالبہ کر کے یا قیمتوں کو گھٹا بڑھا کر)۔

**Shake-out : (n)** (۱) ہلا کر خالی کرنا۔ (۲) قالب سے ڈھلی ہوئی شے کو نکالنا۔ (۳) بازار کا بند ہو جانا (قیمتیں گرنے کی وجہ سے)۔ (۴) (زیادہ دنوں تک افراط زر کے قائم رہنے اور قیمتیں گر جانے کی وجہ سے) تجارتی اور صنعتی کاروبار کا بتدریج مندا پڑ جانا۔ (۵) انقلاب یا نئی تنظیم جس میں اہم اور بنیادی تبدیلیاں ہوں۔

**Shake-rag : (n)** بدنام شخص۔

**Shake up : (v)** (۱) ہلا کے ملانا (اجزا کو)۔ (۲) ہلا جلا کے اصل صورت میں لے آنا (تکیے وغیرہ کو)۔ (۳) جھنجھوڑ کر سستی وغیرہ سے ہوشیار کرنا : رسمی پابندی سے نکالنا۔ (۴) صدمہ پہنچانا۔ (۵) دوبارہ ترتیب دینا یا تنظیم کرنا۔ (۶) جلدی کرنا۔

**Shake-up : (n)** (۱) جھٹکا : ہچکولا۔ (۲) جلدی یا ناہمواری کے ساتھ بنائی ہوئی چیز۔ (۳) مکمل تبدیلی : از سر نو منتظم کرنا۔

**Shakeable / Shakable : (a)** ہلنے والی : جو ہلائی جا سکے : تھرتھرانے والی۔

**Shakefork : (n)** بالی سے اناج الگ کرنے کا دو شاخہ۔

**Shaken : (a)** (۱) ہیجان میں مبتلا۔ (۲) (بیج وغیرہ) چھینٹا ہوا۔ (۳) کمزور بنایا ہوا۔ (۴) کھول کر باندھا ہوا (پیپا)۔ (۵) پھٹی ہوئی (لکڑی)۔

**Shakeproof : (a)** جو ارتعاش کا مقابلہ کر سکے۔

**Shaker : (n)** (۱) ہلنے والا یا ہلانے والا۔ (۲) ایک مذہبی فرقہ جو مانچیسٹر میں قائم ہوا تھا، جس کے پیرو اب بھی امریکا میں موجود ہیں جن کا عقیدہ ہے کہ حضرت عیسیٰ کا ظہور ثانی ہو چکا ہے۔ (۳) ایک قسم کا کبوتر جس کی دم چوڑی ہوتی ہے۔ (۴) آمیزندہ : ہلانے والی مشین۔

**Shakeress : (n)** Shakerism (شیکرازم) کی پیرو۔

**Shakerism : (n)** شکریت : شیکری مذہب۔

**Shakespearian : (a)** شیکسپیری : شیکسپیری سے متعلق۔

**Shakespearian : (n)** شیکسپیر کے کلام اور تصانیف کا ماہر، عالم۔

**Shakespearianism : (n)** شیکسپیر کا اُسلوب : شیکسپیر کی تقلید۔

**Shakily : (adv.)** کانپتے ہوئے : مذبذب طور پر۔

**Shakiness : (n)** جنبش : لرزش : تزلزل : تذبذب : بے اعتباری۔

**Shaking : (n)** (۱) ارتعاش : تزلزل : ہلنا۔ (۲) بھیڑ اور سور کی ایک بیماری۔ (۳) تپ : لرزہ۔ (۴) ردی چیزیں۔

**Shaking palsy : (n)** رعشہ۔

**Shako : (n) [Fr.]** شاکو : ایک قسم کی لمبی فوجی ٹوپی : کسی قدر مخروطی: جس کے سامنے چھجا اور اوپر پروں کی کلغی ہوتی ہے۔

**Shaku : (n) [Jap.]** جاپان کا لمبائی ناپنے کا پیمانہ جو ۱۱،۹۲ انچ کا ہوتا ہے۔

**Shaky : (a)** (۱) ہلتا ہوا : کانپتا ہوا : مرتعش : متزلزل : لرزاں : جنباں۔ (۲) متزلزل : مذبذب۔ (۳) غیر مستحکم : کمزور : بودا۔ (۴) ناقابل اعتبار : قابل اعتراض۔ (۵) پھٹی ہوئی لکڑی۔ (۶) لرزاں (تحریر)۔ (۷) غیر صحت مند۔

Shaky credit : (n). متزلزل سلکھ : ایسی ساکھ جو بھروسے کے قابل نہ ہو۔

Shale : (n) [G. 'Schale'.] طفال : صلصال چٹان : سلیٹ سے مشابہ ایک قسم کا نرم پتھر جس کے آسانی سے باریک پرت ہو جاتے ہیں۔

Shale naptha : (n) شیل تیل یعنی رال کو صاف کرنے سے حاصل ہونے والا نیپتھا۔

Shale oil : (n) ایک قسم کی رال۔

Shale tar : (n) ایک قسم کی تارکول۔

Shall : (n) حکم : وعدہ : عزم۔

Shalls and shall nots : کیا کرنا اور کیا نہیں کرنا۔

Shall/ Should : (Aux. v) [OE. 'Sceal'.] (۱) علامت فعل مستقبل بمعنی "گا" "گی" "گے"۔ (۲) واحد متکلم کے مستقبل محض یا شرط یا استفہام کا کام دیتا ہے۔ (۳) مخاطب اور غائب میں متکلم کا ارادہ (استفہامیہ) یا نیت ظاہر کرتا ہے۔ (۴) مخاطب کے ساتھ استفہام میں مستقبل محض۔ (۵) کسی صیغے کے ساتھ اظہار بیان یا استفہام میں حکم یا شرطیہ فرض یا واجبیت ظاہر کرتا ہے۔ (۶)شرطیہ جملوں میں مضارع کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے۔ (۷) فرض ، احسان یا ادب کے جملوں میں استعمال ہوتا ہے۔ (۸) ان جملوں میں کسی فعل کے متوقع نتیجے یا کسی خواہش ، ارادہ ، حکم یا گذارش کے مقصد کو ظاہر کرتا ہے۔ (۹) مشروط ، موصول اور زمانی فقروں میں جن سے کوئی مستقبل اتفاقی حادثہ ظاہر ہو ہر ضمیر شخص کے لئے Shall استعمال ہوتا ہے۔ (۱۰) ان سوالات میں جو What,whom, who سے شروع ہوتے ہیں۔ (۱۱) فقرہ مفروضیہ میں استعمال ہوتا ہے جو کسی مسترد قیاس کو ظاہر کرتا ہے۔

Shalloon : (n) [Fr. 'Chalon'.] (۱) ایک قسم کا ہلکا کپڑا جو استر کے کام آتا ہے : شیلون۔ (۲) شیلون کی بنی ٹائی۔

Shalloon : (a) شیلون کا بنا۔

Shallop : (n) [Fr. 'Chaloupe'.] بڑی اور بھاری کشتی : کرو : ڈونگی (کشتی ، ماہی گیروں کی)۔

Shallot/ Shalot : (n) [f. 'Eschalot'.] مسقلون : موسیر : پیاز کی قسم کا ایک پودا جس کی گٹھلی کی بو لہسن سے ہلکی ہوتی ہے۔

Shallow : (a) [OE. 'Sceald'.] (۱) اتھلا : چھچھلا : پایاب : کم گہرا : کم عمیق۔ (۲) (مجازاً) اوپری : سطحی : اوچھا : کم ظرف : کم مایہ : بے تہ : سفلہ : کم حوصلہ : چھچھلتی ہوئی : بے جان : خام۔ (۳) کسی قدر محدب یا مقعر (عدسہ)۔ (۴) بے گونج (سُر)۔ (۵) کم گہری (سانس)۔ (۶) چھوٹا (زینہ) : پتلا۔

Shallow : (n) (۱)پایاب مقام۔ (۲)میوہ فروش کا ٹھیلا۔ (۳) اٹھارھویں اور انیسویں صدی کا اونچی چندیا ہیٹ۔

Shallow : (v) اتھلا یا پایاب ہونا یا ہو جانا۔

Shallowly : (adv.) اُتھلے میں۔

Shallowly : (adv.) اوپر سے : سطحی طور پر۔

Shallowness : (n) اتھلاپن : پایابی : بے تہی۔

Shaly : (a) شیل جیسا یا اس سے مشابہ : پرت دار : پرتیلا۔

Sham : (n) [Prob. var. of 'Shame'.] (۱) دھوکا : مکر : فریب : دغا : حیلہ : بہانہ : تصنع۔ (۲) تکلف : بناوٹ۔ (۳) عیار : ریاکار : فریبی : مکار : نمائشی یا مصنوعی شخص یا شے۔ (۴) غلاف (جو کسی چیز کو بہتر کر کے دکھانے کے لئے استعمال ہو)۔

Sham : (a) (۱) مصنوعی : بناوٹی : نقلی : جھوٹ موٹ کا : غیر حقیقی۔ (۲) ریاکار : مکار : فریبی : دغا باز : نمائشی : مصنوعی۔

Sham : (n) (عام) Champagne کا مخفف۔

Sham : (v) (۱) بہانہ کرنا : حیلہ کرنا : بننا : دھوکا دینا : دغا کرنا۔ (۲) نقل کرنا : تصنع کرنا : بناوٹ کرنا۔

Sham Abra(ha)m : (n) دھوکا : دانستہ بیمار پڑنا۔

Sham Abra(ha)m : (a) ریاکارانہ : مکارانہ : عیارانہ : پر فریب۔

Sham Abra(ha)m : (v) (بحری ، عام) بیماری کا بہانہ کرنا : دانستہ بیمار پڑنا۔

Sham feed : (v) (تجربے کے لئے) غذا کھلا کر دوبارہ باہر نکال لینا۔

Sham fight : (n) نقلی لڑائی۔

Shama(h) : (n) [Hindi.] ایک ہندوستانی گانے والی چڑیا۔

Shamal : (n) [Ar.] باد شمال۔

Shaman : (n) [G. 'Schamane'.] ایشیا کے متعدد شمالی قبیلوں کا پروہت یا بد روحیں نکالنے والا (اوجھا) ؛ شمالی مغربی امریکا کے قبائل کا کاہن ، جو بھوت پریت بھی اتارتا ھے ۔

Shaman : (a) شمنی ۔

Shamanic : (a) شمنی مذہب سے ملتا جلتا ۔

Shamanism : (n) شمنی مذہب : ایك مذہب جو سائبیریا میں رائج ھے ، اس کے معتقدوں کا عقیدہ ھے کہ بد روحیں انسان کے نفع و ضرر پر قادر ہیں ان کے پروہت یا مذہبی پیشوا ان بد روحوں کے اثر کو باطل کرنے کی قدرت رکھتے ہیں ۔

Shamanist : (n) شمنی : شمنی مذہب کا پیرو ۔

Shamanistic : (a) شمنی مذہب سے متعلق : شامنی ۔

Shamanite : (n) دیکھو Shamanistic

Shamanize : (v) (۱) شمنی پروہت کا منتر پڑھنا ۔ (۲) شمنی عقیدے میں رنگ دینا ۔

Shamateur : (n) (کھیل میں) وہ اُتائی کھلاڑی جو بعض اوقات پیشہ ور کھلاڑی کی طرح پیسے کماتا ھے ۔

Shamba : (n) ['Swahili'.] (۱) باغ : بغیچہ ۔ (۲) مزرع : شجر دار : کشت ۔

Shamble : (n) (۱) وہ میز یا تخت جس پر رکھ کر گوشت بیچا جاتا ھے ۔ (۲) (جمع) گوشت کا بازار ۔ (۳) (جمع) مذبح : ذبح خانہ : مسلخ : کمیلا ۔ (۴)(جمع) (مجازاً) مقتل : قتل گاہ: جائے قتل و غارت ۔

Shamble : (n) لڑکھڑاتی چال: بھدی چال ۔

Shamble : (a) بے ہنگم : بھدا : بھونڈا : بے ڈول ۔

Shamble : (v) لڑکھڑا کے چلنا : بھد بھد چلنا : افتاں و خیزاں چلنا ۔

Shambling : (a) لڑکھڑانے والا : افتاں و خیزاں چلنے والا

Shambling gait : (n) لڑکھڑاتی چال : بھدی چال ۔

Shamblingly : (adv.) لڑکھڑاتے ہوئے ۔

Shame : (n) [OE. 'Sc(e)amu'.] (۱) حیا : لاج : حجاب ۔ (۲)شرمندگی : ندامت : خجالت : خفت : پشیمانی ۔ (۳)رسوائی : فضیحت : ذلت : باعث ننگ و عار : شرم کی بات ۔

Child, son of shame : ناجائز بچہ یا اولاد ۔

Dead to shame : بے شرم : بے حجاب ۔

For shame : (۱) شرم سے : شرم کی وجہ سے ۔ (۲) تف : تفو : پھٹے منہ : شرم : غیرت ۔

Past shame : بے شرم : بے غیرت : بے حیا ۔

Sense of shame : احساس شرمندگی ۔

To cry shame on, upon : زور دار طریقے سے نفریں کرنا ۔

To one's shame : کسی کے لئے باعث شرمندگی ہونا ۔

To put to shame : شرمندہ یا نادم کرنا ۔

To take shame : شرمندہ ہونا : نادم ہونا ۔

To take shame to (into, upon) onself : شرمندہ ہونا : نادم ہونا ۔

To think shame : شرمندہ ہونا : شرم محسوس کرنا ۔

Shame : (v) (۱) شرمندہ ہونا : نادم ہونا : خجل ہونا : شرمسار ہونا: محجوب ہونا ۔ (۲) نادم : محجوب : خجل کرنا : غیرت دلانا : شرمندہ کرنا ۔ (۳) بے عزت کرنا : بے عزتی کا باعث ہونا ۔ (۴) (اپنے) تفوق یا برتری کے ذریعے شرمندہ کرنا : سبقت لے جانا ۔

To tell (say, speak) the truth and shame the devil : زور دار ترغیب کے باوجود سچ سچ کہہ دینا ۔

Shamefaced : (a) شرمیلا : شرمگیں : محجوب ۔

Shamefacedly : (adv.) شرمسارانہ ۔

Shamefacedness : (n) شرمیلا پن : حیا : شرم : حجاب ۔

Shamefast : (a) [OE. 'Sc(a)amfaest'.] جھینپو : لجیلا : شرمیلا ۔

Shamefastly : (adv.) شرمیلے طور پر : حجابانہ : شرمسارانہ ۔

Shamefastness : (n) شرمیلا پن : لجیلا پن ۔

Shameful : (a) شرمناك : باعث شرم : مذموم : زبون : خراب : معیوب :

قبیح ۔

Shamefully : (adv.) شرمناک طریقے سے ۔

Shamefulness : (n) شرمناکی ؛ ذلت ؛ رسوائی ۔

Shameless : (a) بے حیا ؛ بے شرم ؛ بے غیرت ؛ بد لحاظ ۔

Shamelessly : (adv.) بے شرمی سے ؛ بے حیائی سے ؛ بے غیرتی سے ۔

Shamelessness : (n) بے حیائی ؛ بے شرمی ؛ بے غیرتی ۔

Shammer : (n) بننے والا یا حیلہ بہانہ کرنے والا ۔

Shammock : (v) [perh. alt. of 'Shamble'.] بے ہنگم طریقے سے چلنا ۔

Shammy/ Shammy leather : (n) ایک قسم کا نرم چمڑا ؛ سانبھر یا سابر کا چمڑا ۔

Shammy : (a) سابر کے چمڑے کا بنا ہوا ۔

Shamoy : (v) [Perverted pronounciation Chamois.] تیل یا چکنائی لگا کر چمڑا تیار کرنا ۔

Shampoo : (n) (۱) سر کی مالش ۔ (۲) شمپو سے سر دھونا ۔

Shampoo : (v) بالوں کا یا سر کا دھونا یا دبانا ؛ چمپی کرنا ۔

Shampooer : (n) بالوں یا سر کو دھونے والا ۔

Shamrock :(n) [Irish, 'Seamrag'.] ایک قسم کی تپتیا گھاس جو آئر لینڈ کا قومی نشان ھے ۔

Shandean : (a) [f. 'Shandy' the titile of a novel by Sterne + -an.] Tristram Shandy سے متعلق ۔

Shandrydan : (n) [Origin unkn.] ہلکی دو پہیا گاڑی ؛ پرانی کمزور گاڑی ۔

Shandy : (a) [Origin unkn,] وحشی ؛ غیر ذمہ دار ۔

Shandy : (n) (۱) ایک مشروب جس میں لیمونڈ اور ہلکی ایل (شراب) ہوتی ھے ۔ (۲) دیکھو Shandygaff ۔

Shandygaff : (n) [Origin unkn.] شراب مخلوط (بیئر اور جنجر کے میل سے) ادرک والی بیئر اور ایل کا آمیزہ ۔

Shangan: (n) [Sc.] (اسکاچستان) پھٹی ہوئی چھڑی جسے کتے کی دم میں باندھتے ہیں ۔

Shanghai : (n) (۱) چین کا ایک مشہور ساحلی شہر ۔ (۲) ایک قسم کی لمبی ٹانگوں والی بڑی نسل کی گھریلو مرغی ۔

Shanghai : (v) (بحری، عام) شنگھائی کرنا ؛ کسی کو نشے سے بے ہوش کر کے چڑھانا اور اس سے بیگار لینا ۔

Shangri-La : (n) [f. Lost Horizon by James Hilton.] روئے زمین پر ایک فرضی جنّت ؛ خیالی زمینی جنت ۔

Shank : (n) [OE. 'Sceanca'.] (۱) ساق ؛ کسی چیز کی ڈنڈی یا سیدھا حصہ ۔ (۲) ڈنڈی پھول کی ۔ (۳) (اوزار وغیرہ میں) دستہ اور اوپر کی چوٹی کا درمیانی حصہ ۔ (۴)دستہ یا ڈنڈی (چمچے ، لنگر ، کنجی وغیرہ کی) ۔ (۵) جوتے کے تلے کے بیچ کا تنگ حصہ ۔ (٦) مچھلی کے کانٹے کا سیدھا حصہ ۔ (۷) ستون کی ساق یا عمود (پایہ اور اوپر کے تاج کے درمیان) ۔ (۸) پنڈلی ، ساق ؛ (مزاحاً) پاؤں ؛ ٹانگ ۔ (۹) کوئی حصہ یا زائدہ جس سے کوئی چیز باندھی جاتی ھے ۔(۱۰) (ڈھلائی) لمبے دستے کی ڈوئی جس سے پگھلی ہوئی دھات قالب تک لے جاتے ہیں ۔ (۱۱)کسی جز کا آخری حصہ ۔ (۱۲) (عام) چھرا ؛ چھری ۔ (۱۳) (اسکاچستان) اسٹاکنگ ؛ لمبی ساق والا موزہ ۔ (۱۴) تمباکو پینے والے پائپ کی نلی ۔ (۱۵)(خاص کر گھوڑے کی) گھوڑے کے بالوں والے حصے اور ٹخنے کادرمیانی حصہ ؛ گائے گھوڑے وغیرہ کی بونگ ؛ جانوروں کی دست کا گوشت ۔

Shank : (v) (پودے یا پھل کا) ڈنڈی سے سڑ جانا ۔

Shank-bone : (n) (جانوروں کی) ٹانگ کے نیچے کا حصہ ۔

Shank off : (v) مرجھا جانا ؛ مرجھا کر گرجانا ؛ جھڑ جانا (پھولوں کا) ۔

Shank-painter : (n) دو رسا یا زنجیر جس کے ذریعے لنگر کو باندھ کر جہاز سے باندھ دیتے ہیں ۔

Shanked : (a) ساق دار ۔

Shank's mare pony : (n) اپنی ٹانگیں (سواری وغیرہ کے مقابلے میں) ۔

Shanny : (n) [Origin unkn.] شانی مچھلی ؛ ایک قسم کی مچھلی جس کا رنگ زیتونی اور جسم مستطیل ہوتا ھے ۔

Shantung : (n) (۱) ایک قسم کا ریشمی کپڑا جو چین میں بنتا ھے ۔ (۲) چین میں ایک جگہ کا نام ۔

Shanty : (n) [Ir. 'Sean Tig'.] (۱) جھونپڑی ؛ کٹی ؛ جھگی ۔

(۲) (آسٹریلیا) شراب خانہ ۔

Shanty : (v) (۱) جھونپڑی میں رہنا ۔ (۲) شراب خانے میں اکثر جانا ۔

Shanty/ Chant(e)y : (n) [Fr. 'Chantez'.] ملاحوں کا گیت خصوصاً وہ جو بھاری کام کرتے وقت گاتے ہیں ۔

Shanty-town : (n) قصبہ یا شہر کا وہ علاقہ جس میں جھونپڑیاں ہوں ۔

Shape : (n) [OE. 'Ge/sceap'.] (۱) شکل : صورت : ہیئت : ڈیل ڈول : وضع قطع : روپ ۔ (۲) رنگ ڈھنگ : قسم : انداز ۔ (۳) ساخت : بناوٹ : تراش خراش : خاص صورت حالت یا ترتیب : جسم ۔ (۴) مبہم صورت : سایہ سا : غیر واضح ۔ (۵) قالب : سانچہ (ٹوپی وغیرہ کا) ۔ (۶) بھیس : بہروپ ۔ (۷) (تھیٹر) اسٹیج پر پہننے کی پوشاک ۔ (۸) (طباخی) جیلی بنانے کا سانچہ ۔ (۹) (کلاہ سازی) پیال وغیرہ کی زنانہ ٹوپی (کانٹ چھانٹ کرنے سے پہلے) ۔ (۱۰) (بحری) استوانہ وغیرہ جس سے سگنل دیتے ہیں ۔ (۱۱) صحت ۔

In any (no) shape (or form) : کسی طرح سے : کسی طرح سے نہیں : کسی انداز سے ۔

In shape : اچھی حالت میں : اچھی شکل و صورت میں ۔

Out of shape : بے ڈھنگ : بے قرینہ ۔

To keep in shape : ٹھیک ٹھاک رکھنا : غیر تغیر پذیر بنانا ۔

To put into shape : (کوئی خاص) شکل دینا ۔

To take shape : (خاص) شکل اختیار کرنا ۔

Shape : (v) (۱) بنانا : صورت دینا : صورت گری کرنا ۔ (۲) سانچے میں ڈھالنا : قطع کرنا ۔ (۳) موزوں یا مطابق بنانا ۔ (۴) تدبیر کرنا : ترکیب نکالنا : ایجاد کرنا ۔ (۵) ترتیب دینا ۔ (۶) صورت اختیار کرنا : کسی خاص شکل میں ڈھالنا : خاص رجحان ظاہر کرنا ۔ (۷) کسی خاص جانب پھیرنا (اپنی عزم، خیالات وغیرہ کو) ۔ (۸) تصور کرنا : خیال کرنا : تصور میں لانا ۔ (۹) آئندہ صورت کے آثار معلوم ہونا ۔

To shepe an answer (to) : جواب مرتب کرنا ۔

To shape one's course : طریقہ جو اختیار کرنا ہو : طے کرنا ۔

Shape forth : (v) خاکہ بنانا ۔

Shap(e)able : (a) قابل تشکیل : کسی صورت میں ڈھلنے کے قابل : صورت گری کے قابل ۔

Shaped : (a) (۱) خاص شکل کا یا صورت کا ۔ (۲) وضع کیا ہوا ۔ (۳) مقرر شدہ سمت یا مقصد ۔

Shapeful : (a) خوش شکل : خوش وضع : خوش قطع : خوش نما : دیدہ زیب : دلکش : نظر فریب : جاذب نظر ۔

Shapeless : (a) بے ڈول : بے ڈھنگا : بد وضع : بد قطع ۔

Shapelessly : (adv.) بے ڈھنگے پن سے ۔

Shapelessness : (n) بد ہیئتی : بے ڈول پن : بے ڈھنگاپن ۔

Shapeliness : (n) خوبصورتی : خوش وضعی : خوش قطعی : خوش اُسلوبی : خوش نمائی : دلفریبی : جاذب نظری ۔

Shapely : (a) دیکھو Shapeful

Shapen : (a) خاص وضع کا : مخصوص انداز کا ۔

Shaper : (n) (۱) بنانے والا : سنوارنے والا : قطع کرنے والا : ڈھالنے والا (آدمی یا مشین) : صورت گر ۔ (۲) صورت گر مشین، سانچہ وغیرہ ۔

Shaping : (n) بنانا : صورت گری : سانچے میں ڈھالنا ۔

Shaping : (a) شکل ساز : صورت گر ۔

Shapo/ Shapoo : (n) [Tibetan 'Sha-pho'.] ایک قسم کی بھیڑ جو کشمیر اور تبت میں پائی جاتی ہے ۔

Shard/ Sherd : (n) [OE. 'Sceard'.] ٹھیکرا : ٹھیکری : شیشے کے ٹکڑے، پانی کی دھار جو فصل پیدا کرے : گوبر ۔

To break into-shards : چور چور کر دینا ۔

Shard : (n) (۱) گوبر کا بچا ہوا حصہ ۔ (۲) بھونرے کے بازوؤں کا خول یا غلاف ۔

Shard-born / -borne : (a) گوبر میں پیدا شدہ (بھونرا) ۔

Shard-beetle : (n) شارڈ بھونرا : پر پوش بھونرا ۔

Share : (n) [OE. 'Scaer, Scear'.] (ہل کی) پھالی ۔

Share : (n) [OE. 'Scearu'.] (۱) حصہ : بخرا : سہم : سہام ۔

(۲) (تجارت) حِصص۔

Deferred share : کمپنیوں کے سرمایہ کا وہ حصہ جو حصہ داروں میں برابر بانٹا جائے۔

Ordinary share : معمولی حصص۔

Preferred share/ Preference - : وہ حصص جن پر معمولی حصص پر منافع دینے سے قبل مقررہ منافع دینے کی ذمہ داری قبول کر لی گئی ہو : موجح حصے : ترجیحی حصے۔

To fall to one's share : حصے میں پڑنا۔

Share and share alike : برابر بانٹ : برابر تقسیم ۔

To go share and share alike : برابر بانٹ لینا : برابر تقسیم کر لینا۔

To go shares with (another or others) in (a possession, enterprise etc.) : حصہ لینا : شریک ہونا : شامل ہونا۔

Share : (v) بانٹنا : تقسیم کرنا : حصہ لینا : حصہ دار ہونا : حصہ رکھنا : شریک ہونا : شریک کرنا۔

Share-broker : (n) تمسکات کا دلال : اسٹاک کا دلال ۔

Share-holder : (n) حصہ دار : شریک دار ۔

Share-holding : (n) حصہ دار ہونا : شریک دار ہونا : حصہ داری : شریک داری ۔

Share out : (v) حصہ لگانا : تقسیم کرنا ۔

Share owner : (n) دیکھو Share-holder

Share-pusher : (n) وہ شخص جو حصص کو اشتہار کے ذریعے فروخت کرتا ھے (سٹہ بازار میں نہیں) ۔

Shared : (a) بانٹا ہوا۔

Sharer : (n) (۱) بانٹنے والا : تقسیم کرنے والا : حصہ دینے والا ۔ (۲) شریک یا شرکت دار : سہیم : حصہ دار۔

Shares man : (n) ماہی گیروں کی جماعت کا رکن جو بحری سفر کے نفع ، نقصان میں برابر کا شریک ہوتا ھے ۔

Shargar/ Shergar : (n) [Sc. 'Gael., 'Seargeire'.] فاقہ زدہ آدمی یا جانور۔

Shark : (n) [Origin unkn,] (۱) شارك : شیر دریائی : کلب البحر : قرش ۔ (۲) (مجازاً) عیار : دغا باز مکار : ٹھگ : دھوکا باز : بے حد حریص ، خطرناك ۔ (۳) کسٹم افسر : (جمع) بحری بھرتی کرنے والی جماعت ۔ (۴)(امریکا) غیر معمولی صلاحیت یا قابلیت کا آدمی ۔ (۵) ایك قسم کا پروانہ۔

Angel-shark : درویش ماہی : ایك قسم کی مچھلی ۔

Gagetic shark/ Greenland- / Grey-/ Hammer-headed-/ Spine-/ Spinous-/ White- : مختلف قسم کی شارك مچھلیوں کے نام۔

Shark : (v) ٹھگنا : دغا بازی سے کام لینا یا لوٹنا : عیارانہ زندگی بسر کرنا : چوری کرنا۔

Shark-fin : (n) شارك مچھلی کا پر۔

Shark-moth : (n) شارك نما پروانہ ۔

Shark-ray : (n) ایك قسم کی مچھلی : فرشتہ ماہی ۔

Shark skin : (n) (۱) شارك مچھلی کا چمڑا ۔ (۲) ایك قسم کا چکنا اور مضبوط کپڑا۔

Shark-toothed : (a) شارك مچھلی کے دانت کی طرح کا۔

Sharking : (n) شارك مچھلی پکڑنا۔

Sharky : (n) شارك مچھلیوں سے بھرا ہوا۔

Sharn : (n) [OE. 'Scearn'.] گوبر۔

Sharny : (a) گوبر لگا ہوا : غلاظت آلود۔

Sharp : (a) [OE. 'Sc'(e)arp'.] (۱) تیز ، دھار دار : آب دار ۔ (۲) انی دار : نوك دار : نکیلا ۔ (۳) صاف : نمایاں : روشن ۔ (۴) چرچرا : تیز : چرپرا ۔ (۵) طعن آمیز : چبھتا ہوا : تلخ ۔ (۶) ایکا ایکی : ناگہانی : اچانك ۔ (۷)سخت : تکلیف دہ : ناگوار : تند ۔ (۸) سخت : تیز : شدید ۔ (۹) تیز : حساس ۔ (۱۰) ہوشیار : کائیاں : عیار۔ (۱۱) سخت : کرخت ۔ (۱۲) تیز : مستعدانہ ۔ (۱۳) ذکی : ذہین : زود فہم : ہوشیار : چوکس :تیز ہوش ۔ (۱۴)(موسیقی) کسی راگ کی جس قدر آواز بلند ہونی چاہیئے اس سے بھی زیادہ بلند (آواز)۔ (۱۵)(صوتیات) کرخت یا سخت (حرف) ۔ (۱۶) (بحری) پتلے پیندے

والی (کشتی) ۔ (١٧) تیز (بھوک) : بھوکا (پیٹ) ۔ (١٨)دبلا : کمزور : مریل (جسم) ۔ (١٩) وضع دار : خوش اُسلوب ۔ (٢٠) تند مزاج : جھلاّ : چڑ چڑا۔

As sharp as a razor /-needle : نہایت ذکی یا ذہین ۔

Sharp's the word : عجلت اور مستعدی کے لئے یہ جملہ کہا جاتا ھے ۔

To be sharp upon : سخت تنقید کرنا ۔

To keep a sharp look-out : چوکس رہنا : آمادہ رہنا ۔

Sharp : (n) (١) باریک سوئی : تیز ہتھیار ۔ (٢) (موسیقی) نشان پنجم ۔ (٣) ماہر : نکتہ رس :دقیقہ شناس ۔ (٣) اوسط درجے کا باریک میدہ ۔ (٥)ہیرے کا پتلا نوکدار ٹکڑا ۔ (٦) (جمع) تین درجے کی سوئیوں میں سے ایک بشمول اس کے جو سب سے زیادہ لمبی اور تیز نوک والی ۔

The sharp of the hand : ہاتھ کا کنارہ : ہاتھ کا بارا۔

Sharp : (adv.) (١) تیزی سے ۔ (٢) یکایك : اچانك ۔ (٣) (وقت کی) پابندی کے ساتھ : ٹھیك وقت پر ۔ (٣) (بحری) بالکل ہوا کے مخالف رخ پر ۔

Sharp : (v) (١) تیز کرنا : دھار لگانا : بنانا : دھار تیز کرنا : سان چڑھانا : دھرنا ۔ (٢) آواز کا تیز کرنا : آواز کا اٹھانا ۔ (٣)دھوکا دینا یا چالاکی کرنا (کھیل وغیرہ میں) ۔

Sharp-edged : (a) تیز دھار والا ۔

Sharp-eyed : (a) (١) تیز نظر ۔ (٢) باریك بیں ۔

Sharp-fanged : (a) (١) تیز دانت والا ۔ (٢) سخت : تکلیف دہ :تند : ترش رو : طنز آمیز ۔

Sharp-featured : (a) نمایاں خط و خال والا : تیکھے نقوش والا ۔

Sharp-nosed : (a) (١) نوکیلی ناك والا ۔ (٢) (مجازاً) عیب جو : نکتہ چیں : مقرض : حرف گیر ۔

Sharp-pointed : (a) نوکیلا : نوکدار ۔

Sharp practice : (n) عیاری : چالاکی (معاملات میں) ۔

Sharp-set : (a) (١) بھوکا ۔ (٢) آرزو مند : خواہشمند ۔

Sharp-shod : (a) نوکدار کیلوں والا : نعل لگا ہوا ۔

Sharp-sighted : (a) تیز فہم : ذکی : تیز نظر ۔

Sharp-sightedly : (adv.) تیز نظری سے : تیز فہمی سے ۔

Sharp-sightedness : (n) تیز نظری : تیز فہمی ۔

Sharp-tailed : (a) نکیلی دم والا / والی ۔

Sharp-tongued : (a) بد زبان : ترش کلام ۔

Sharp-toothed : (a) (١) تیز دانتوں والا ۔ (٢) چیرنے والا : پھاڑنے والا ۔

Sharp-witted : (a) ذہین : زیرك : دانشمند ۔

Sharp-wittedly : (adv.) ذہانت سے ۔

Sharp-wittedness : (n) ذہانت : زیرکی ۔

Sharpen : (v) (١) تیز کرنا یا ہونا : سان پر لگانا : سان پر دھرنا ۔ (٢) شوق دلانا : اکسانا ۔ (٣) آواز اونچی یا بلند کرنا : بھوك تیز لگنا ۔(٣) شدید یا ناگوار بنانا : چرپرا بنانا ۔ (٥) عجلت کرنا ۔ (٦) (بحری) بادبان کو تیزی سے لگانا ۔

To sharp one's knife : سزا دینے یا حملہ کرنے کے لئے تیار ہونا ۔

Sharpener : (n) تیز کرنے والا : تیز کرنے والا شخص یا آلہ ۔

Sharper : (n) (١) تیز کرنے والا ۔ (٢) عیار : دغا باز ۔

Sharpness : (n) تیزی : جلدی : چرپراہٹ : تیز فہمی : شدت ۔

Sharpshooter : (n) (١) ماہر نشانہ باز ۔ (٢) ٹڈے کی قسم کے بعض کیڑے ۔ (٣) (تیل کے کنویں کھودنے کی مہم میں) وہ شخص جو انفجاری مادوں کا نگراں ہوتا ھے ۔ (٣)ایك قسم کی ناؤ ۔ (٥) کم چوڑے پھل کا بیلچہ ۔

Sharpshooting : (n) (١) ماہرانہ نشانہ بازی ۔ (٢) صحیح اور غیر متوقع حملہ ۔

Shatter : (v) [Origin and relation to Scatter obscure.] (١) ریزہ ریزہ کر دینا یا ہو جانا : پاش پاش کر ڈالنا : چور چور کر ڈالنا : توڑ ڈالنا : ٹوٹ جانا ۔ (٢)الٹ پلٹ کر دینا : بے ترتیب کر دینا : مختل ہونا ۔ (٣) تباہ کرنا : برباد کرنا یا ہونا : ضائع کرنا ۔ (٣) (دانوں کا) چھلکے سے نکل کر گر جانا یا جھڑ جانا (زیادہ پك جانے کی وجہ سے)۔ (٥)پھول کی پتیوں کا گر جانا ۔ (٦) مضمحل کر دینا ۔

Shatter-brain / -pate/ -wit : (n) پریشان خیالی ۔

Shatter-brained/ -pated/ -witted : (a) پریشان خیال ۔

Shattering : (a) (۱) چور چور ہو جانے والا : ریزہ ریزہ ہو جانے والا ۔ (۲) تباہ کن : بہت سخت یا شدید ۔ (۳) سمع خراش ۔

Shatteringly : (adv.) چور چور ہو کر : تباہ کن طور پر ۔

Shattery : (a) جو آسانی سے ریزہ ریزہ ہو جائے ۔

Shave : (n) [OE. 'Sceafa'.] چھیلنے کا اوزار : چوب تراش چھرے وغیرہ کا پھل جس کے دونوں طرف دستے ہوں ۔

Shave : (n) (۱) چھیلن ۔ (۲) موتراشی ۔

Clean shave : مکمل دھوکا یا فریب (مجازاً) داڑھی مونچھ صفاچٹ ۔

Shave : (v) (۱) حجامت بنانا : مونڈنا : خط بنانا ۔ (۲) چھیلنا ۔ (۳) ورق اتارنا ۔

Shave-grass : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Shave-hook : (n) چھینی : دھاتوں کو چھیلنے کا آلہ : ٹانکی ۔

Shaveling : (n) سر منڈا : نو عمر : پادری : راہب ۔

Shaven : (a) (۱) تراشیدہ : منڈا ہوا ۔ (۲) (گھاس وغیرہ) کٹی ہوئی ۔

Shaver : (n) (۱) حجام : حلاق : موتراش کے : نائی : مونڈنے والا ۔ (۲) ٹھگنے والا : ٹھگ : دھوکے باز : فریبی ۔ (۳) نوخیز : نو عمر : جوان ۔

Cunning shaver : دھوکا باز : فریبی : ٹھگنے والا ۔

Electric shave : برقی استرا ۔

Shavetail : (n) (۱) نیا کمیشن یافتہ افسر : سیکنڈ لفٹیننٹ ۔ (۲) نیا سدھایا ہوا باربر داری کا خچر ۔

Shavian : (a) جارج برناڈشا (G.B. Shaw) ڈراما نگار کے طرز کا یا اس کے طرز میں ۔

Shaving : (n) (۱) موتراشی : خط ۔ (۲) چھیلن ۔ (۳) (عام) دھوکا دہی : فریب دہی ۔ (۴) (امریکا) زیادہ شرح سود پر ہنڈی سکارنا : تخفیف : کمی ۔

Shaving-brush : (n) شیونگ برش ۔

Shaving-horse : (n) ایک بنچ جس میں شکنجہ لگا ہوتا ہے اس میں اس لکڑی کو کس دیتے ہیں جس کو چھیلنا منظور ہوتا ہے ۔

Shaw : (n) [OE. 'Sceaga'.] (۱) جھاڑی : جھاڑ : جھاڑ جھنکاڑ : جنگل ۔ (۲) جھاڑی یا تل جھاڑی کی سرحد ۔

Shaw : (n) کاشت کی ہوئی فصلوں کی پھونگل اور ڈنٹھل ۔

Shaw-wood : (n) ایک یورپی پودا ۔

Shawl : (n) [Pers. 'Sal'.] شال : دوشالہ ۔

Shawl : (v) شال ڈھکنا یا ڈھک دینا : شال اوڑھنا ۔

Shawl-dance : (n) وہ رقص جس میں ناچنے والا شال کو لہراتا ہے ۔

Shawl-goat : (n) کشمیر اور تبت کی وہ بکری جس سے پشمینہ نکلتا ہے ۔

Shawm : (n) [ME. 'Schallemele'.] شام : ایک باجے کا نام جو اب متروک ہے ۔

Shawne : (n) ایک امریکی ہندوستانی قبیلے کا نام ۔

Shawne-hawk : (n) ایک قسم کا مرغی ۔

Shay : (n) [Back-formation from Chaise.] لکڑی کے لٹھوں کو مل میں لے جانے والا چھوٹا انجن ۔

She : (pron.) (۱) ضمیر واحد مؤنث ۔ (۲) خاتون : عورت : صنف نازک ۔ (۳) مادہ ۔

She : (n) (۱) مادہ جانور یا عورت ۔ (۲) زن صفت ۔

She-devil : (n) شیطان صفت عورت ۔

She-roof : (n) چھت جس میں صرف ایک ڈھلان ہو ۔

She-ironbark : (n) آسٹریلیائی یوکلپٹس ۔

She-oak : (n) (۱) آسٹریلیا کا ایک درخت ۔ (۲) (عام) بیئر (شراب) ۔

She-woman : (n) عورت تمام ظاہری نسوانی اوصاف سے متصف ۔

Shea : (n) [Mandingo.] شیہ : ایک قسم کا پودا جو افریقہ کے مغربی علاقوں میں ہوتا ہے : اس سے ایک قسم کا مکھن نکلتا ہے ۔

**Sheading : (n)** [var. of 'Shedding'.] Isle of man کے چھ انتظامی علاقوں میں سے ایک ۔

**Sheaf : (n)** [OE. 'Sceaf'.] (۱) گٹھا : گٹھی : مٹھا ۔ (۲) پولی (اناج کے پودوں کی) : پولا ۔ (۳) گٹھے کی تصویر ۔ (۴) (جمع) بڑی مقدار : کثیر مقدار ۔ (۵) (طبیعیات) شعاعوں ، خطوط وغیرہ کا مجموعہ جو ایک نقطے سے گزرتے ہیں ۔

**Sheaf : (v)** (فصل) گٹھا باندھنا : پولیاں باندھنا : بنانا ۔

**Sheaf-binder : (n)** گٹھے باندھنے کا آلہ ۔

**Sheafy : (a)** گٹھے نما : گٹھے دار ۔

**Shealing : (n)** (۱) چراگاہ : مرغزار (پہاڑی علاقے میں) ۔ (۲) دیکھو Shieling ۔

**Shear : (n)** [OE. 'Scerero'.] قینچی : مقراض : کترنی ۔

**Shear : (n)** (۱) پھسل کر گرنے سے ہڈی ٹوٹ جانا ۔ (۲) تراش : کٹائی ۔ (۳) بھیڑ کی عمر کا اندازہ اس کے اون کی تراش سے ۔

**Shear/Sheer : (n)** [Origin unkn.] خراد کی سلاخ جس پر اس کا اوپری یا بالائی حصہ حرکت کرتا ہے ۔

**Shear : (v)** (۱) کاٹنا : چھانٹنا : مونڈنا : تراشنا ۔ (۲) (مجازاً) لوٹنا : دھوکا دینا : محروم کرنا ۔ (۳) (عمارت وغیرہ کا) بوجھ سے مسخ ہو جانا یا ٹوٹ جانا : بوجھ سے توڑ ڈالنا ۔ (۴) محروم ہو جانا ۔ (۵) بال کاٹنا یا تراشنا ۔ (٦) کپڑے کے روئیں کو کاٹنا ۔ (۷) راستہ کاٹنا (پانی ، ہوا میں) ۔ (۸) (فصل) کاٹنا ، درانتی سے ۔ (۹) کوئلے کی کان میں عمودی کھانچ کاٹنا ۔

To be shorn : کسی حصے سے محروم ہو جانا ۔

**Shear-grass : (n)** ایک قسم کی گھاس جس کی پتیوں کے کنارے پتلے ہوتے ہیں ۔

**Shear-hog : (n)** سور ، بھیڑ پہلی بار اون تراشے جانے کے بعد ۔

**Shear-legs : (n)** قینچی کرین : حمالۂ سہ پایہ ۔

**Shea steel : (n)** ایک خاص قسم کا فولاد جس سے قینچیاں یا دوسرے کاٹنے کے اوزار بنائے جاتے ہیں ۔

**Shear-tail : (n)** مقراض دُم : ایک پرندہ جس کی دم مقراض نما ہوتی ہے ۔

**Shearer : (n)** کاٹنے والا : کترنے والا : تراشنے والا : مونڈنے والا ۔

**Shearing : (n)** (۱) کاٹنا : تراشنا : مونڈنا : کترنا ۔ (۲) کترن ۔ (۳) وہ بھیڑ جس کی اون صرف ایک بار یا پہلی بار کتری گئی ہو ۔ (۴) (کان کنی) کوئلے کی کان کی عمودی تراش ۔ (۵) عمارت وغیرہ کا بوجھ سے مسخ ہو جانا ۔

**Shearing force : (n)** جزی قوت ۔

**Shearing machine : (n)** تراش مشین یا کل (پرزے وغیرہ کی) ۔

**Shearing strain : (n)** جزی زور ۔

**Shearing strength : (n)** جزی طاقت ۔

**Shearing stress : (n)** جزی قوت : زور : قینچ زور ۔

**Shearling : (n)** وہ بھیڑ جس کی اون صرف ایک بار تراشی گئی ہو ۔

**Shearman : (n)** کپڑے کا رواں یا پھونسڑے کترنے والا ۔

**Searwater : (n)** ماہی بر : ایک دریائی پرند (لمبی چونچ والا ) ۔

**Sheat-fish : (n)** میٹھے پانی کی سب سے بڑی مچھلی : گربہ ماہی : قرموط ۔

**Sheath : (n)** [OE. 'Sc'p, Scea'.] (۱) غلاف : میان : نیام ۔ (۲) (نباتیات ، حیوانیات ، تشریح) جھلی : غلاف : خول : پوشش ۔

**Sheath-bill : (n)** قطب جنوبی کا ایک پرندہ ، جن کی چونچ کی ساخت میں خول بھی اہم ہے ۔

**Sheath-fish : (n)** دیکھو Sheat-fish

**Sheath-knife : (n)** میان دار خنجر ۔

**Sheath of schwann : (n)** (حیوانیات) عصبی غلاف ۔

**Sheath-winged : (a)** (حیوانیات) غلاف دار بازوؤں والا ۔

**Sheathe : (v)** (۱) میان یا نیام میں رکھنا ۔ (۲) غلاف میں رکھنا : غلاف وغیرہ چڑھانا ۔ (۳) اذایت میں تخفیف کرنا ۔ (۴) (جہاز ، دروازہ ، چھت وغیرہ) پر فلزی غلاف چڑھانا ۔

To sheath the sword : (مجازاً) جنگ ختم کرنا ۔

**Sheathed : (a)** غلاف دار : نیام دار ۔

Sheather : (n) غلاف چڑھانے والا : نیام میں رکھنے والا ۔

Sheathing : (n) (۱) غلاف یا میان چڑھانا ۔ (۲) جہاز کے پیندے کے لئے آہنی چادر (بغرض مضبوطی اور حفاظت) ۔ (۳)میان؛ نیام : غلاف : خول ۔ (۴) دریا کا بند (خالی پتھروں کا) ۔

Sheathless : (a) بے نیام : بے میان : بے غلاف ۔

Sheathy : (a) غلاف نما : میان نما : نیام سے مشابہ ۔

Sheave : (n) [OE. 'Scife'.] (۱) چرخی : چرخی کا پہیہ : چرخ بلی ۔ (۲) ایک آلہ جو حرکت دوری کو آگے پیچھے کی حرکت میں تبدیل کر دیتا ھے : اس آلے کا قرص ۔

Sheave : (v) اناج کے گٹھے یا مٹھے باندھنا : پولیاں بنانا ۔

Sheave : (v) [ME. 'Scheve'.] کشتی کو پیچھے ہٹانا یا کھینا ۔

Sheaved : (a) گٹھا بنا ہوا : پولیوں میں بندھا ہوا ۔

Sheba : (n) [f. 'Sheba'.] شیبا : جنوبی عرب کا ایک ملک عہد قدیم میں : حسین لا ابالی عورت : (جغرافیہ) سبا ۔

Shebang : (n) [Origin unkn.] (۱) جھونپڑی : سائبان : مکان : گھر ۔ (۲) کاروبار : معاملہ : کارخانہ : نظام ۔

Shebat/Sebat/ Shevat : (n) [Heb. 'Shebhat'.] یہودی نظام تقویم کا پانچواں مہینہ ۔

Shebeen : (n) [Anglo-Ir. 'Sibin'.] بوزہ خانہ : شراب خانہ : وہ شراب خانہ جس کے لئے اجازت نامہ نہ ہو : بغیر لائسنس کا شراب خانہ ۔

Shed : (n) [OE. '(ge)scead'.] دو وادیوں کے درمیان سلسلۂ کوہ ۔

Shed : (n) (۱) سائبان : چھپر : اسارا ۔ (۲) جھونپڑا : جھونپڑی : پناہ گاہ : باڑا : بھٹ ۔ (۳) تلغراف کے حاجز کا غلاف ۔

Shed : (v) [OE. 'Sc(e)adan'.] (۱) تقسیم کرنا : علاحدہ کرنا ۔ (۲) بہنا : بہہ نکلنا : نکالنا : گرانا : بہانا ۔ (۳) خون بہانا : آنسو بہانا۔ (۴) گرانا : بہنا (آنسو ، بارش ، شبنم وغیرہ) ۔ (۵) پھیلانا : شائع کرنا : نکالنا : ڈالنا : برسانا ۔ (٦) گرانا : جھاڑنا ۔ (۷) (اناج وغیرہ کا) بالی کے اندر سے گرنا : (پھول یا پتوں کا) گرنا : جھڑنا ۔ (۱۲) اتار دینا (لباس) ۔

To shed (one's own) blood : جان دے دینا : جنگ میں شہید ہو جانا ۔

To shed the blood of : مار ڈالنا : قتل کرنا ۔

Shed : (v) سائبان میں رکھنا : جھونپڑی میں رکھنا ۔

Shed : (a) گرا ہوا : جھڑا ہوا : چھلک کر گرا ہوا ۔

Shedder : (n) (۱) پھیلانے والا : گرانے والا ۔ (۲) سامن مچھلی ۔ (۳) کیکڑا (اپنا خول چھوڑنے کے وقت) ۔ (۴) درخت سے گرا ہوا پھل ۔

Shedding : (n) سائبان : اُسارے (مجموعی طور پر) ۔

Shedding : (n) (۱) گرانا : جھاڑنا ۔ (۲) گری ہوئی پتیاں ۔ (۳) تقسیم : علاحدگی ۔ (۴) کپاس کے تخمدان کی ایک بیماری جس میں تخمدان قبل از وقت گر پڑتا ھے ۔

Shedding box / -float : (n) ایک ظرف جس میں کیکڑوں کو اس وقت تک رکھتے ہیں جب تک وہ خول نہیں اتار دیتے ۔

Sheder : (n) آٹھ نو ماہ سے زیادہ عمر کی بھیڑ جس کا اون تراشا نہ گیا ہو ۔

Sheel : (v) چھیلنا : چھلکا اتارنا ۔

Sheeling : (n) پوست سے الگ کیا ہوا اناج : جئی کی بھوسی ۔

Sheen : (n) (۱) چمک : دمک : روشنی : جلوہ : تجلی : نور ۔ (۲) زرق برق لباس ۔ (۳) (عام) جعلی سکہ ۔

Sheen : (a) (۱) خوبصورت : حسین ۔ (۲) چمکدار : چمکیلا : نورانی؛ ضیا بار : منور ۔

Sheen : (v) (۱) چمکنا : دمکنا : منور ہونا ۔ (۲) جھلکنا ۔

Sheenful : (a) چمکیلا : چمک دار : منور : پُر ضیا ۔

Sheeny : (n) [Origin unkn.] یہودی ۔

Sheeny : (a) نورانی : چمک دار : منور : ضو فشاں ۔

Sheep : (n) [OE. 'Scep'.] (۱) بھیڑ : بھیڑیں ۔ (۲) شرمیلا : جھینپو : جھجھکنے والا : غبی یا کند ذہن : ڈرپوک ۔ (۳) پادری کے علاقے کے لوگ ۔ (۴) بھیڑ کا پکا چمڑا ۔

Black sheep : اپنے گروہ میں ناپسندیدہ شخص ۔

Lost sheep : گمراہ (راہ راست سے) ۔

There is a black sheep in every flock : نا پسندیدہ ہر جگہ پائے جاتے ہیں ۔

To return to our sheep : باز آمدم بر سر مطلب : اپنے مطلب پر آنا ۔

Wolf in sheep's clothing : بھیڑ کے لباس میں بھیڑیا ۔

Sheep : (v) بھیڑ چرانا ۔

Sheep-back : (n) چٹان جو برف کے تودے کے گرنے سے چکنی ہو گئی ہو ۔

Sheep-biter : (n) مکھی جو بھیڑوں کو ستاتی ہے اور ان کی اون میں انڈے دیتی ہے ۔

Sheep-bot (fly) : (n) بھیڑ مکھی : چچڑی : وہ مکھی جو بھیڑوں کو ستاتی ہے ۔

Sheep cot / Sheepcote : (n) بھیڑوں کا باڑا ۔

Sheep-dip : (n) اون رکھشا : جراثیم کش : ایک مرکب جس کے گھول میں جراثیم سے پاک کرنے کے لئے بھیڑ کو غوطہ دیتے ہیں ۔

Sheep-dog : (n) گڈریے کا کتا ۔

Sheep-faced : (a) شرمیلا : جھینپو ۔

Sheep-facedly : (n) شرمیلے پن سے : جھینپ کر ۔

Sheep-facedness : (n) شرمیلا پن : جھینپ ۔

Sheep-fescue/ Sheep's- : (n) مرغزاری گھاس ۔

Sheep-farm : (n) بھیڑ کا باڑا ۔

Sheep-farm : (n) بھیڑیں پالنا ۔

Sheep-farmer : (v) بھیڑیں پالنے والا یا رکھنے والا ۔

Sheep-farming : (n) بھیڑیں پالنا یا رکھنا ۔

Sheep-flake : (n) بھیڑ کے چارے کا ٹوکرا ۔

Sheep-fly : (n) بھیڑ مکھی ۔

Sheep-gate :(n) بھیڑوں کا باڑے کا دروازہ : بھیڑوں کا باڑا ۔

Sheep-kill : (n) شمالی امریکا کی ایک جھاڑی جو کمسن بھیڑوں کے لئے زہریلی سمجھی جاتی ہے ۔

Sheep-laurel : (n) دیکھو Sheep-kill

Sheep-louse : (n) چیچڑی : بھیڑ کی جوں ۔

Sheep-maggot : (n) بھیڑ مکھی کا روپ ۔

Sheep-mark : (n) بھیڑوں کا شناختی نشان ۔

Sheep-master : (n) بھیڑیں پالنے یا رکھنے والا ۔

Sheep-pest : (n) بھیڑ کا خون چوسنے والی چیچڑی ۔

Sheep-pock/ -pox : (n) بھیڑوں کی بیماری جو چیچک سے مشابہ ہوتی ہے ۔

Sheep-rack : (n) بھیڑوں کے چارے کا ٹوکرا ۔

Sheep-rot : (n) (۱) بھیڑوں کے جگر کی ایک بیماری ۔ (۲) ان پودوں کے نام جن سے یہ بیماری ہوتی ہے ۔

Sheep-scab : (n) کھجلی ، خارش کی بیماری بھیڑ بکریوں میں ۔

Sheep-shearing : (n) (۱) بھیڑ مونڈنا : بھیڑ مونڈنے کے وقت کی تقریب ۔ (۲) بھیڑ مونڈنے کا موسم ۔

Sheep-sorrel / Sheep's-sorrel : (n) ایک بوٹی ۔

Sheep-tick : (n) ایک قسم کی بھیڑ مکھی جس کو پر نہیں ہوتے ۔

Sheep-wash : (n) بھیڑوں کے نہلانے کی جگہ ۔

Sheep's bit : (n) ایک قسم کی یورپی بوٹی ۔

Sheep's eye(s) : (n) ہوسناک نظر ۔

To cast a sheep's eye(s) at : ہوسناک نظروں سے دیکھنا ۔

Sheep's fescue : (n) ایک گھاس جو بھیڑوں کے چارے کے لئے کاشت کی جاتی ہے ۔

Sheep's gut(s) : (n) تانیت ، دیکھو Catgut

Sheep's head : (n) (۱) بھیڑ کا سر : بھیڑ کا بھیجا : مغز ۔ (۲) بے وقوف ۔

ساده لوح ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۳) تاش کا ایک کھیل ۔

Sheep's skin/ Sheepskin : (n) (۱) بھیڑ کی کھال ۔ (۲) پوشتین : غالیچۂ میشی ۔ (۳) دستاویز ۔ (۳) جلد سازی کا چمڑا ۔

Sheep's-scabious : (n) ایک بوٹی ۔

Sheep's wool : (n) (۱) بھیڑ کا اون ۔ (۲) جزائر غرب الہند کا ایک قسم کا اسفنج ۔

Sheepfold : (n) بھیڑوں کا باڑا ۔

Sheepheaded : (a) بے وقوف : سادہ لوح : سیدھا سادہ ۔

Sheepherder : (n) گڈریا ۔

Sheepish : (a) (۱) میش صفت : بھیڑ جیسا ۔ (۲) بز دل : ڈرپوک : شرمیلا : جھینپو ۔

Sheepishly : (adv.) شرمیلے پن سے ۔

Sheepishness : (n) شرمیلا پن : بزدلی ۔

Sheeplike : (a) میش صفت : خصوصاً عاجزی انکساری یا بے وقوفی میں ۔

Sheeplike : (adv.) حلم یا بردباری سے : عاجزی سے : مسکینی سے : تحمل سے ۔

Sheepman : (n) بھیڑیں پالنے والا یا رکھنے والا : بھیڑوں کا مالک ۔

Sheepnose : (n) بعض قسم کے سیب ۔

Sheepshank : (n) (۱) بھیڑ کی ٹانگ ۔ (۲) (بحری) گرہ یا حلقہ جس کے ذریعے عارضی طور پر رسی کی لمبائی گھٹائی جاتی ہے ۔ (۳) (اسکاچستان) کوئی ادنیٰ اور بے قدر و قیمت چیز ۔

Sheepshank : (v) (بحری) گرہ یا حلقے کے ذریعے عارضی طور پر رسی کی لمبائی گھٹانا ۔

Sheepshearer : (n) (۱) بھیڑ کے بال اتارنے والا ۔ (۲) بھیڑ کا اون کترنے کی مشین ۔

Sheepwalk : (n) بھیڑوں کی چراگاہ ۔

Sheer : (n) (بحری) جہاز کا اصل راستے سے بھٹک جانا ۔

To break her sheer : (لنگر انداز جہاز کا) ہوا کے رخ کی تبدیلی یا پانی کے دھارے کی وجہ سے اپنی جگہ سے ہٹ جانا ۔

Sheer : (n) (۱) جہاز کے عرشے یا بند کا اوپر کی طرف خمیدگی ، جھکاؤ ۔ (۲) جہاز کے بالائی خط کا خم ۔ (۳) دیکھو Sheer-strake .

Sheer : (a) [ME. 'Shire'.] (۱) باریک : صاف : شفاف : کپڑا جس کے آر پار دکھائی دے ۔ (۲) خالص : بے ملاوٹ ۔

Semi-sheer : کپڑا جس کے آر پار دکھائی دے ۔

Sheer : (n) باریک یا شفاف کپڑا ۔

Sheer : (adv.) (۱) مکمل طور پر : سراپا ۔ (۲) عموداً ۔

Sheer : (v) [(M)LG. 'Scheren'.] (۱) (بحری) اصل راستے سے ہٹ جانا یا کترا جانا ۔ (۲)(ایسے شخص سے جس سے نفرت، ڈر ، یا ناراضی ہو) الگ ہو جانا : جدا ہو جانا : ترک صحبت کرنا ۔ (۳) (مجازاً) راستہ بدل دینا : منحرف ہو جانا : دوسرا راستہ اختیار کرنا ۔ (۴) جہاز کی متعین سمت بدل جانا ۔

To sheer alongside, to ,up: جہاز کا رخ بدلنا : دوسرے جہاز کی طرف ترچھے لانا ۔

Sheer-boom : (n) چوب روک جس سے بہتی لکڑیوں کے رخ کو حسب خواہش موڑ لیتے ہیں ۔

Sheer-draught (-draft) : (n) دیکھو Sheer-plan

Sheer-hulk / Shear- : (n) جہاز کا ڈھانچا (پرانے یا غیر مستعمل جہاز کا) ۔

Sheer-line : (n) عارضی پل کا سرا جس سے ہو کر کشتی گزرتی ہے ۔

Sheer-line : (n) جہاز کے عرشے کی روکاری لکیر یا خط عروج ۔

Sheer-plan : (n) کسی عمودی سطح اور جہاز کے پیندے کے تقاطع سے بنا ہوا حصہ ۔

Sheer-strake : (n) لوہے کے تختے یا پترے جو پیش جہاز سے دنبالۂ جہاز تک سب سے اوپر لگے ہوتے ہیں ۔

Sheer-thursday : (n) دیکھو Maundy-thursday

Sheer-wale : (n) دیکھو Sheer-strake

Sheerly : (adv.) (۱) مطلقاً : بالکل : سراسر : تمامتر ۔ (۲) عموداً : سیدھی ۔

Sheerness : (n) عمودی ہونا : سیدھا ہونا ۔

Sheet : (n) [OE. 'Scete'.] (۱) چادر : پلنگ کی چادر : پلنگ پوش ۔ (۲) (کاغذ کا) تاؤ : تختہ ۔ (۳) اپالی ، فولاد ، شیشے وغیرہ کی چادر ۔ (۴) اخبار : پرچہ ۔ (۵) دیکھو Winding sheet ۔ (٦) بادبان ۔ (۷) (جمع) اوراق ۔

Between the sheets : محو خواب ہونا ۔

In sheets : پھیلا ہوا ہونا : مڑا ہوا ہونا ۔

In sheet : غیر مجلد ۔

The sheets : بستر کی چادریں ۔

Sheet : (n) [OE. 'Sceata'.] بادبان کے نچلے گوشے کی رسی یا زنجیر جو بادبان کھولنے بند کرنے کے کام آتی ھے ۔

Three sheets in the wind : خوب مخمور : بد مست ۔

Sheet : (v) چادر ڈالنا : چادر ڈھانکنا یا ڈھکنا : چادر اوڑھانا : چادر بچھانا : چادر پھیلانا : چادر میں لپیٹنا ۔ (۲) چادروں کی صورت میں بنانا یا ڈھانکنا ۔

To sheet home : بادبان کی رسیوں اور زنجیروں سے کسنا ۔

Sheet-anchor : (n) (۱) سب سے بڑا لنگر : آب دراز ۔ (۲) (مجازاً) آخری سہارا یا پناہ ۔

Sheet-cable : (n) سب سے بڑے لنگر کا رسا ۔

Sheet glass : (n) چادری شیشہ ۔

Sheet ice : (n) برف کی چادر جو سطح آب کے جم جانے سے بن جاتی ھے ۔

Sheet lightening : (n) بجلی کی چادر جو آسمان پر دور تک پھیلی ہوئی نظر آئے : منتشر بجلی ۔

Sheet like : (a) چادر نما ۔

Sheet metal : (n) چادری دھات ۔

Sheet-music : (n) موسیقی راگ جو کاغذ کے تختوں پر چھاپا جائے (کتاب کی شکل میں نہیں) ۔

Sheet-pavement : (n) اسفالی سنگ فرش ۔

Sheet-pile : (n) چادری شہتیر جو پل وغیرہ کے سہارے کے لئے زمین میں گاڑ دیتے ہیں ۔

Sheeted : (a) (۱) کفنایا ہوا ۔ (۲) چادر میں لپیٹا ہوا ۔ (۳) چادر کی شکل میں ۔ (۴) (مویشی) جس کے بدن پر سفید چوڑی دھاری ہو ۔

Sheetful : (a) چادر بھر ۔

Sheeting : (n) (۱) بستر کی چادریں بنانے کا پارچہ ۔ (۲) تختوں یا دھات کی مسلسل باڑ ۔ (۳) چادر بنانا : (خصوصاً سیسے کی) باڑ بنانا ۔ (۴) چادر سے ڈھک دینا یا چادر میں رکھ دینا ۔

Sheetlet : (n) چھوٹا تختہ خصوصاً اخبار جو خبریں اختصار کے ساتھ ایک ہی جگہ دے دیتا ھے ۔

Sheety : (a) چادر نما : پھیلا ہوا ۔

Sheffield : (n) یارک شائر کے ایک شہر کا نام جہاں کی کار دگری بہت مشہور ھے ۔

Sheffield plate : (n) شیفیلڈ میں بننے والی تانبے کی پلیٹ جس پر چاندی کی تہ چڑھائی جاتی تھی ۔

Shegetz : (n) [Yeddish., 'Sheykets'.] (۱) غیر یہودی لڑکا ۔ (۲) آزاد خیال یہودی لڑکی ۔

Sheikh : (n) [Arab. 'Sayk'.] شیخ ۔

Sheikh-ul-islam : (n) شیخ الاسلام ۔

Sheila/ Shaler / Sheelah : (n) [alt. of 'Shaler'.] جوان عورت : لڑکی ۔

Shekel : (n) [Heb. 'Sekel'.] (۱) یہودیوں کے وزن کا ایک پیمانہ : یہودیوں کا ایک نقرئی سکہ ۔ (۲) (مجازاً) (جمع) مال و دولت : زر و جواہر ۔

Shekinah/ Shechinah : (n) [late. Heb. 'Sekinah'.] شکینہ : ہیکل سلیمانی میں خداوند ذو الجلال کا نزول اجلال ۔

Shel-lacking : (n) شسکت فاش ۔

Sheld : (a) [MDU. 'Schillede'.] رنگ برنگ : چتلا : چت کبرا ۔

**Sheld-duck/ Shell- : (n)** شوخ رنگ کی بطخ ۔

**Sheld-fowl : (n)** دیکھو Sheld-duck

**Sheldrake : (n)** [f. 'Sheld+ drake.] دیکھو Sheld-duck

**Shelf : (n)** [(M) LG. 'Schelf.'] (۱) دیوار وغیرہ سے باہر نکلا ہوا یا اس سے جڑا ہوا پتھر یا تختہ : الماری کے اندر کا تختہ؛ طاقچہ : قفسہ ۔ (۲) چٹان کے پہلو کا باہر نکلا ہوا حصہ : چھجا : ساحل کوہ ۔ (۳) الماری وغیرہ کے تختے پر رکھی ہوئی چیزیں (کتاب وغیرہ) ۔ (۴) دریا برآمد زمین کے نیچے کی چٹان ۔ (۵) (جہاز سازی) جہاز کے ڈھانچے کے اندر کی شہتیر جو عرشے کو سہارا دیتی ہے۔ (۶) کمان کا بالائی کنارہ جس پر تیر ٹکا رہتا ہے (جب کمان کھینچی جاتی ہے)۔

Continental shelf : بر اعظم کے نزدیک سمندر کی نسبتاً اتھلی سطح ۔

On the shelf : طاق پر : طاق نسیاں پر (خصوصاً گذشتہ کام یا خدمات) ۔

To lay (put etc.) on the shelf : (عورت کی) شادی کا امکان ختم ہو جانا ۔

**Shelf : (v)** الماری وغیرہ کے تختے پر رکھنا ۔

**Shelf : (n)** ریتی (کنار آب) : ترائی ۔

**Shelf-catalogue : (n)** قفسہ دار : فہرست کتب ۔

**Shelf-ice : (n)** برف کی چادر جو زمین سے سطح سمندر تک مسلسل پھیلی رہتی ہے ۔

**Shelf-ladder : (n)** پہیے دار سیڑھی (جو کتب خانوں یا دکانوں میں رکھی جاتی ہے) ۔

**Shelf-life : (n)** وہ مدت جس میں کسی چیز کو محفوظ یا قابل استعمال رکھا جاسکتا ہے ۔

**Shelf-list : (n)** دیکھو Shelf-catalogue

**Shelf-mark : (n)** دیکھو Press-mark

**Shelf-register : (n)** دیکھو Shelf-catalogue

**Shelf-rest : (n)** ایک قسم کی دیوار گیری جس پر تختے رکھ کر طاقچہ بناتے ہیں۔

**Shelf-sea : (n)** سمندر کا وہ حصہ جو براعظم کے نزدیک نسبتاً اتھلا ہو ۔

**Shelful : (n)** تختہ بھر : قفسہ بھر ۔

**Shelfy : (a)** ترائی سے بھرا ہوا ۔

**Shelfy : (a)** سلیٹ کی چٹانوں سے بھرا ہوا ۔

**Shell : (n)** [OE. 'Scell'.] (۱) چھلکا : پوست : بکل : کھال : خول : کھپرا : بھوسا ۔ (۲) گھونگا : صدف : سیپی ۔ (۳) (اسکول میں) درمیانہ درجہ ۔ (۴) خاکہ (کسی منصوبے یا تجویز کا) ۔ (۵) ہلکی دوڑ کی کشتی : دوڑ کی کشتی کا تیرنے والا حصہ ۔ (۶) دستانہ : شمشیر ۔ (۷) بم کا گولا : شل کا گولا (توپ وغیرہ کے لئے) ۔ (۸) دھات یا کاغذ کا خول (کارتوس، آتشبازی وغیرہ کا) ۔ (۹) نمود و نمائش : دکھاوا : ظاہری مشابہت یا نمائش ۔ (۱۰) اندرونی تابوت : چوبی عارضی تابوت : نیز پتلا دھات کا تابوت ۔ (۱۱) بر بط : چنگ ۔ (۱۲) نا مکمل مکان یا جہاز کی بیرونی دیواریں : کوئی ایسا ڈھانچا یا بیرونی حصار جس کا اندرونی حصہ پورا نہیں ہوا یا ڈھے گیا ہے ۔ (۱۳) (قدیم یونان) ٹھیکرا یا سفال جس پر جلا وطن کئے جانے والے کا نام لکھا جاتا تھا ۔ (۱۴) (جمع) جلا ہوا چونے کا پتھر (کیمیاوی طریقے سے پانی میں حل کئے جانے سے پہلے) ۔ (۱۵) انڈے کا چھلکا ۔ (۱۶) دیکھو Nutshell ۔ (۱۷) نارا دار ناریل ۔ (۱۸) (مجازاً) کم سخنی : احتیاط : خلوت نشینی ۔ (۱۹) خول نما چیز : کُروی : نیم کروی یا گیند نما چیز ۔ (۲۰) بیرونی کان ۔ (۲۱) گائے کی ران کا گوشت جس میں پٹھے کا گوشت نہیں رہتا ہے ۔ (۲۲) کسی جوہری مرکزہ کے گرد تقریباً مساوی توانائی والے برقیاتی مجموعے کے مدار کی لی ہوئی جگہ ۔ (۲۳) سادہ کٹ کا ڈبہ جس پر چھپا ہوا کاغذ چپکا دیا جاتا ہے ۔ (۲۴) فلس : چھلکا ۔ (۲۵) بکتر کی دھات کی پرت ۔ (۲۶) جھبا جو سپاہی کی دوری میں کاندھے پر ہوتا ہے ۔

In the shell : (۱) (مجازاً) نامکمل : ادھورا ۔ (۲) بے سیا ہوا یا جو انڈے سے نہ نکلا ہو ۔

**Shell : (v)** (۱) چھیلنا : چھلکا اتارنا یا اترنا : بُکل اتارنا یا اترنا ۔ (۲) دانے نکالنا؛ دانوں کو بالی سے الگ کرنا؛ بیج نکالنا۔ (۳) غلاف یا خول چڑھانا : غلاف یا خول مہیا کرنا : خول وغیرہ سے پاٹ دینا ۔ (۴) گولا باری کرنا : گولا اندازی کرنا ۔ (۵) (دھات وغیرہ کا) گولا اندازی کرنا ۔ (۶) سیپ یا گھونگے جمع کرنا ۔

**Shell : (a)** (۱) چھلکے دار : کھوپرے دار : پوست دار ۔ (۲) سیپی سے بنا ہوا ۔ (۳) کچھوے کے خول سے بنا ہوا ۔ (۴) خول نما؛ صدف نما ۔

Shell-back : (n) (۱) (جہازی عامیانہ) جفا کش یا تجربہ کار ملاح ۔ (۲) ایک قسم کا کچھوا ۔

Shell-bark : (n) لیموں کے درخت کی ایک بیماری ۔

Shell-bark : (n) ایک قسم کا اخروٹ کا درخت ۔

Shell-bit : (n) برما کرنے کی انی : سوراخ کرنے کی انی ۔

Shell-breaker : (n) مثانے کی پتھری نکالنے کے عمل جراحی میں استعمال ہونے والا ایک آلہ ۔

Shell-button : (n) غلافی بٹن (بوتام) : دھات کے گول بٹن جس کے اوپر کپڑا منڈھا ہوتا ھے ۔

Shell-crest : (n) (بعض کبوتروں کے سرکی) گول کلغی ۔

Shell-drake : (n) دیکھو Sheldrake

Shell-egg : (n) چھلکے دار انڈا (خشک یا سفوف انڈے کے مقابلے میں) ۔

Shell-fire : (n) (۱) اگیا بیتال : غول بیاباں ۔ (۲) گولہ باری ۔

Shell-fish : (n) صدفی نیز کھپرے دار مچھلی : صدف ماہی : حیوان صدف ۔

Shell-flower : (n) ایک قسم کا پھول ۔

Shell-game : (n) ایک قسم کا ٹھگنے والا کھیل : ہاتھ کی صفائی کا کھیل ۔

Shell-gland : (n) بعض قشریوں کے خول کے نیچے کا اخراج کرنے والا غدہ ۔

Shell-gold : (n) لکھنے یا نقاشی کرنے والا سونا ۔

Shell-heap : (n) زمانہ قبل تاریخ کا کوڑا کرکٹ خصوصاً ہڈیوں اور کوڑیوں کا انبار ۔

Shell-hole : (n) توپ کے گولے سے پیدا ہونے والا گڈھا ۔

Shell-ice : (n) پانی کی سطح پر جمی ہوئی برف مگر پانی کے ہٹ جانے کی وجہ سے اس پر قائم نہ رھے ۔

Shell-jacket : (n) نا مکمل کوٹ یا جیکٹ (جو پیچھے تک پہنچتا ھے) ۔

Shell-less : (a) بے پوست : بے خول ۔

Shell-like : (a) خول نما : صدف نما ۔

Shell-lime : (n) سیپی کا چونا ۔

Shell-money : (n) کوڑیاں وغیرہ ۔

Shell-mound : (n) دیکھو Shell-heap

Shell-out : (n) (بلیرڈ) Pyramid کھیل جس میں تین یا زیادہ اشخاص کھیلتے ہیں ۔

Shell out : (n) (۱) ادا کرنا یا ہونا : بے باق کرنا یا ہونا : دے ڈالنا ۔ (۲) (کاٹ کر) الگ کر دینا ۔

Shell-plate : (n) جہاز یا بائلر کی بیرونی چادر ۔

Shell-proof : (a) بم روک ۔

Shell-pump : (n) دیکھو Sano-pump

Shell-road : (n) صدف کے خول سے بنائی ہوئی سڑک ۔

Shell-sac : (n) دیکھو Shell-gland

Shell-shock : (n) اعصابی اختلال (جو جنگ میں گولہ باری وغیرہ سے پیدا ہو جاتا ھے) : جنگی خلل اعصاب ۔

Shell-shock : (v) گولہ باری سے اعصابی اختلال پیدا کرنا ۔

Shell-shocked : (a) اعصابی اختلال میں مبتلا ۔

Shell-work : (n) سیپی کا کام (دیواروں وغیرہ پر) ۔

Shellac : (n) [f. Shell + lac.] لاکھ : چپڑا لاکھ ۔

Shellac : (v) (۱) لاکھ سے وارنش کرنا : لاکھ لگانا ۔ (۲) شرمناک طور سے شکست دینا : ہرا دینا ۔

Shelled : (a) (۱) چھلکے دار : خول دار ۔ (۲) خول میں بھرا ہوا (کارتوس وغیرہ) ۔

Sheller : (n) (۱) چھلکا اتارنے والا : بُکل اتارنے والا ۔ (۲) چھلکا اتارنے کی مشین ۔

Shelleyan : (a) [f. P.B. 'Shelly, the poet'.] شیلی (P.B.Shelly) کا یا اس کی شاعری سے متعلق ۔

Shelleyan : (n) شیلی (شاعر) کا مداح ۔

Shelleyism : (n) شیلی کا طرز : شیلیت ۔

Shelleyite : (n) شیلی کا پیرو یا مداح ۔

Shelling : (n) (۱) چھلکا اتارنا : بُکل اتارنا : بھوسا چھڑانا : خول اتارنا ۔ (۲) بھوسی : چوکر ۔ (۳) بھوسا نکالا ہوا اناج ۔ (۴) بم باری : گولہ باری : گولہ اندازی ۔ (۵) صدف جمع کرنا : صدف چینی ۔ (٦) انگور کی ایک بیماری ۔

Shelly : (a) صدف دار : سیپیوں سے بھرا : گھونگوں بھرا : پر صدف ۔ (۲) صدف نما : خول نما : صدفی ۔ (۳) کھپرے دار : خول دار ۔ (۴) صدف یا سیپی کا بنا ہوا ۔

Shelp : دیکھو Selp

Shelta : (n) [Origin unkn.] غیر مفہوم زبان ۔

Shelter : (n) [OE. 'Scieldtruma'.] (۱) پناہ : پناہ گاہ : جائے پناہ : بچاؤ : بچاؤ کی جگہ : آڑ : روک : مسکن : ملجا ۔ (۲) مامن : جائے امن : حفاظت : تحفظ ۔ (۳) عارضی رہائش گاہ (جو بے گھر غریبوں کو مہیا کیا جائے) ۔

To seek, find, take shelter : پناہ ڈھونڈنا : پناہ لینا ۔

Under the shelter of : پناہ میں ۔

Shelter : (v) (۱) پناہ دینا : امن دینا : حفاظت کرنا : محافظت کرنا ۔ (۲) چھپانا : محافظت کر کے بچانا (کسی الزام سے) ۔ (۳) دامن پکڑنا : پناہ لینا : حفاظت میں آنا ۔

To shelter oneself under, behind : کسی کے نیچے یا پیچھے پناہ لینا ۔

Shelter-belt : (n) حفاظتی پٹی : درختیوں یا جھاڑیوں کی قدرتی آڑ پودوں اور فصلوں کو ہوا سے بچانے کے لئے ۔

Shelter-deck : (n) (مسافر بردار جہاز کا) چھوٹا عرشہ جو بغل سے بند مگر کنارے سے کھلا رہتا ھے : حفاظتی عرشہ ۔

Shelter-pit : (n) (فوج) چھوٹی خندق (جس میں صرف ایک آدمی پناہ لے سکے) ۔

Shelter-tent : (n) چھوٹا خیمہ ۔

Shelterer : (n) (۱) پناہ لینے والا ۔ (۲) پناہ دینے والا ۔

Shelterless : (a) (۱) بے پناہ : غیر محفوظ ۔ (۲) بے سایہ : جو پناہ نہ دے سکے ۔

Sheltery : (a) سایہ دار : جہاں پناہ ملے ۔

Sheltie/ Shelty : (n) [ON. 'Hjalti'.] شیٹ لینڈ کا ٹٹو ۔

Shelve : (n) چٹان کے پہلو کا نکلا ہوا حصہ : چھجا ۔

Shelve : (n) Shelf کا صیغہ جمع ۔

Shelve : (v) (۱) طاق یا چھجے پر رکھنا ۔ (۲) (مجازاً) ملتوی کردینا : معرض التوا میں ڈال دینا : ترک کرنا ۔ (۳) موقوف کرنا : برخاست کرنا : نکال دینا ۔ (۴) الماری میں تختے لگانا ۔

Shelve : (v) [Back-formation f. 'Shelvy'.] (۱) ڈھلوان ہونا ۔ (۲) ایک طرف سے جھکانا (گاڑی وغیرہ) ۔

Shelving : (n) (۱) طاق یا تختے پر رکھنا : الماری میں تختے لگانا ۔ (۲) الماری بنانے کا سامان یا تختے ۔ (۳) (مجموعی طور پر) الماریاں ۔

Shelving : (n) ڈھلوان ہونا : ڈھلوان سطح : ڈھلوان ۔

Shelving : (a) ڈھلوان ۔

Shelvy : (a) آگے نکلا ہوا : چھجا نما ۔

Shemite : (n) دیکھو Semite

Shemitic : (a) دیکھو Semitic

Shemitish : (a) دیکھو Semitic

Shemitism : (a) دیکھو Semitism

Shemittah : (n) [Heb. 'Shemitteh'.] دیکھو Sabbatical year

Shemozzle / Schlemozzle : (n) [Of. Yeddish origin.] گڑ بڑ : ابتری : بد نظمی : جھگڑا : لڑائی ۔

Shenango : (n) [f. the 'Chenango'.] (۱) گودی کا وقتی مزدور (جسے کام ختم ہونے پر مقرر کیا جائے) ۔ (۲) نیویارک کے ایک دریا کا نام ۔

Shenanigan : (n) [Origin unkn.] (۱) ترکیب : چال : دھوکا : کسی خفیہ مقصد کے لئے توجہ منعطف کرنا ۔ (۲) دل لگی بازی : شوخی : شرارت ۔ (۳) ابلہ فریبی : دھوکا : فریب : دغا ۔ (۴) طرز عمل : افعال : خرمستیاں : رنگ رلیاں : ہڑبونگ ۔

Shend : (v) [OE. 'Scendan'.] (۱) بے عزت یا ذلیل کرنا : شرمندہ کرنا : شرمانا ۔ (۲) الزام لگانا : الزام دھرنا : سرزنش

Sithe : (n) [Var. of Sligh.] ٹھنڈی سانس : دیکھو Sigh.

Sithe : (v) ٹھنڈی سانس لینا : دیکھو Sigh.

Sitio- : (Prefix) سابقہ بمعنی "خوراک".

Sitiology : (n) غذائیات۔

Sitiomania : (n) غذا ترسی : وہ بیماری جس میں غذا سے نفرت ہو جاتی ہے۔

Sitiophobia : (n) دیکھو Sitiomania

Sitka cypress : (n) زرد صنوبر یا دیو دار۔

Sitka spruce : (n) شمالی بحرالکاہل کا ایک درخت جس کی چھال سرخی مائل بھوری ہوتی ہے اور پتیاں سوئی کی طرح ہوتی ہیں۔

Sito- : (Prefix) سابقہ بمعنی "اناج سے بنی ہوئی غذا" "روٹی".

Sitology : (n) دیکھو Sitiology

Sitomania : (n) دیکھو Sitiomania

Sitophobia : (n) دیکھو Sitiophobia

Sitophobic : (a) غذا ترس۔

Sitrep : (n) [f. 'Sit(uation) + rep(out).] (فوج) موجودہ فوجی حالات کی میعادی رپورٹ۔

Sitringee : (n) [Urdu. 'Shatranji'.] رنگین قالین : دھاری دار قالین۔

Sittable : (a) بیٹھنے کے لائق : قابل نشست۔

Sittar : (n) دیکھو Sitar

Sittee : (n) نشست پر بیٹھا ہوا شخص۔

Sitter : (n) (۱) بیٹھنے والا (خصوصاً تصویر کھنچوانے کے لئے)۔ (۲) کشتی کا مسافر۔ (۳) مادہ پرند : مرغی (انڈے پر بیٹھنے والی) : کڑک مرغی۔ (۴) (عام) آسان نشانہ : سہل کام۔ (۵) دیوان خانہ : نشست کا کمرا۔ (۶) اسکور کرنے یا فیلڈنگ کرنے کا آسان موقع۔ (۷) معمول کے ساتھ بیٹھنے والا۔

Sitter-by : (n) ہم نشیں : دور نشیں۔

Sitter-in : (n) والدین کی غیر حاضری میں بچوں کی دیکھ بھال کرنے والا۔

Sittine : (n) [mod. L. 'Sittinae'.] ایک قسم کا پرندہ۔

Sittine : (a) پرند کی ایک جنس سے متعلق۔

Sitting : (n) (۱) بیٹھنا۔ (۲) نشست۔ (۳) اتنے انڈے جن پر مرغی بٹھائی جائے : ایک جھول کے انڈے۔ (۴) گرجے کی ایک نشست۔ (۵) اجلاس۔

At a or one sitting : ایک نشست میں۔

Sitting : (a) (۱) (انڈے) سینے والی : بیٹھنے والی : براجمان۔ (۲) انتظامی یا عدالتی نشست پر جانگزیں۔ (۳)تصرف میں ہونے والا ، والی۔ (۴) آسانی سے لگایا جانے والا (نشانہ)۔

Sitting duck : (n) آسان نشانہ۔

Sitting-room : (n) (۱) اتنی جگہ جو کھڑے ہوئے آدمیوں کے بیٹھنے کے لئے کافی ہو جائے۔ (۲) دیوان خانہ : نشست کا کمرا۔

Sitting -shot : (n) بیٹھ کر لگایا ہوا نشانہ۔

Situal : (n) دیکھو Positional

Situate : (a) واقع۔

Situated : (a) واقع۔

Situation : (n) [Fr. or med. L. 'Situatio'.] (۱) موقع : مقام : محل : جگہ۔ (۲) صورت حال : حالت : صورت۔ (۳) ڈرامے کا اہم کام مقام۔ (۴) عہدہ : جگہ : ملازمت : خدمت : نوکری: منصب : اسامی۔ (۵) وضع۔ (۶) نازک موقع : نازک مقام۔ (۷) حاملہ ہونے کی حالت۔ (۸) (نفسیات) حالات۔

Situational : (a) موقع یا حالت سے متعلق : مجموعی محرکات یا حالات سے متعلق۔

Situationally : (adv.) حالات کے مطابق : موقع کے لحاظ سے۔

Situationism : (n) ایک نظریہ کہ شخصیت حالات کا رد عمل ہے۔

Situla : (n) [L.] بالٹی کی شکل کا قدیم ظرف۔

Situs : (n) [L.] (۱) جگہ : مقام : محل۔ (۲) (ادائی ٹیکس کی غرض سے) فرضی مقام یا جائے وقوع۔

**Sitz bath : (n)** [G. 'Sitzbad'.] بیٹھك نہان ؛ اشنان (جس میں بدن صرف کمر سے رانوں تك پانی میں رہتا ھے) ٹب جس میں بیٹھ کر نہاتے ہیں ۔

**Sitzkerieg : (n)** [G.] غیر حر کی جنگ ؛ سکونی جنگ ۔

**Sitzmark : (n)** [G. 'Sitzmarke'.] برف میں نشیب جو اسکی (Ski) سے چلنے والے کے پیٹھ کے بل گر جانے سے بنتا ھے ۔

**Siva snake : (n)** کالا ناگ ؛ شیش ناگ ۔

**Sivaism : (n)** [Skr. 'Siva'.] شیو پوجا ۔

**Sivatherium : (n)** [L.] ایك قسم کا متحجر جگالی کرنے والا بڑا جانور جس کے چار سینگیں تھیں (شمالی ہندوستان ملا ھے) ۔

**Siwash : (n)** [Chinook jargon.] (۱) امریکی انڈین ۔ (۲) امریکی انڈین کی زبان یا بولی ۔

**Siwash : (v)** (۱) امریکی انڈین کی طرح رہنا یا کام کرنا ۔ (۲) بغیر یا مختصر سازو سامان کے ساتھ چلنا یا سفر کرنا ۔

**Six : (a)** [OE. 'Siex'.] چھ ؛ شش ۔

Six nations : امریکی انڈین کی چھ قومیں ۔

Six of one and half a dozen of the other : (اشخاص یا چیزوں کے) دو جماعتوں یا مجموعوں میں کوئی فرق نہ ھونا ؛ برائے نام فرق ھونا ۔

**Six : (n)** (۱) چھ کا ہندسہ ۔ (۲) چھکا (تاش یا پانسے کا) ۔ (۳) وہ موم بتیاں جو ایك پونڈ میں چھ ھوتی ہیں ۔ (۴) چھ اشخاص کی جماعت ۔ (۵) چھ بجاؤں کی سطر ۔ (۶) چھ نمبر کے جوتے یا دستانے ۔ (۷) چھ پونڈ کے گولے والی توپ ۔ (۸) چھ انچ لمبا گلدان ۔ (۹) چھ فی صد سود والا بانڈ ۔ (۱۰) (کرکٹ) وہ ہٹ جس میں چھ رن بنیں ۔

**Six and seven / Sixes and sevens :** پریشانی ؛ ابتری ۔

**Six-by-six : (n)** چھ پہیوں والی موٹر جس میں سبھی پہیے انجن سے چلتے ہوں ۔

**Six-chamber : (n)** چھ خانوں والا ریوالور ۔

**Six-day disease : (n)** چوزوں کی ایك مہلك بیماری ۔

**Six foil : (n)** (نقابت) چھ پتیوں یا پنکھڑیوں کا آرائشی نقش و نگار ۔

**Six-foot : (a)** (۱) چھ فٹ کا ۔ (۲) چھ ارکان ۔

**Six-foot away : (n)** ریل کی پٹریوں کا درمیانی فاصلہ ۔

**Six-gun : (n)** چھ فائر کا ریوالور ۔

**Six-master : (n)** چھ مستولی کشتی ۔

**Six-ore : (n)** چھ چپوؤں والی کشتی ۔

**Six-pounder : (n)** (۱) چھ پونڈ وزن کا گولہ پھینکنے والی توپ ۔ (۲) چھ پونڈ وزن کی کوئی چیز ۔

**Six-shooter : (n)** چھ فائر کا پستول ۔

**Six-shot : (n)** بلیرڈ کی ایك ضرب جس میں چھ پائنٹ ھوتے ہیں ۔

**Six-square : (a)** مسدس ؛ شش طرفی ؛ مکعبی ۔

**Six-stroke : (n)** دیکھو Six-shot

**Six-wheeler : (n)** چھ پہیوں والی گاڑی ۔

**Sixain : (n)** [Fr.] چھ مصرعوں کا بند ۔

**Sixer : (n)** (کرکٹ) وہ ہٹ جس میں چھ رن بنیں ؛ چھ کی باؤنڈری ۔

**Sixfold : (a)** چھ گنا ۔

**Sixfold : (adv.)** چھ مرتبہ ؛ چھ دفعہ ۔

**Sixpence : (n)** چھ پینس ؛ چھ پینس کا برطانوی سکہ ۔

**Sixpenny : (a)** (۱) چھ پینس کی (چیز) چھ پینس کا (مزدور) ۔ (۲) حقیر ؛ ادنیٰ ؛ معمولی ۔

**Sixpenny : (n)** چھ پینس کی کتاب یا پرچہ ۔

**Sixpenny-bit : (n)** چھ پینس کا سکہ ۔

**Sixpenny nail : (n)** تقریباً دو انچ لمبی کانٹی جو چھ پینس فی سیکڑہ کے حساب سے بکتی تھی ۔

**Sixpenny worth : (a)** چھ پینس کے لائق ۔

**Sixscore : (n)** ایك سو بیس کور ؛ چھ کوڑی ۔

**Sixsome : (n)** چھ اشخاص یا چیزوں کا مجموعہ ۔

Sixte : (n) [Fr.] لکڑی یا گتکے کا ایک داؤں ۔

Sixteen : (a) سولہ ۔

Sixteen : (n) (۱) سولہ کا ہندسہ ۔ (۲) تختے کا وہ سائز جس کو موڑنے سے سولہ صفحے بن جائیں ۔ (۳) سولہ برس کی لڑکی ۔

Sixteenmo : دیکھو Sexto-decimo

Sixteenth : (a) سولہواں ۔

Sixteenth : (n) (۱) سولہواں حصہ ۔ (۲) (موسیقی) ایک دوئم اور دو Octave کے درمیان کا وقفہ ۔

Sixteenth note : (n) (موسیقی) نیم زمزمہ ؛ سولہواں سُر ۔

Sixth : (a) چھٹا ؛ ششم ؛ سادس ۔

Sixth : (n) (۱) چھٹا حصہ ؛ چھ مساوی حصوں میں سے ایک ؛ ۱/۶ ۔ (۲) چھٹا سُر ؛ ششم ۔ (۳) چھٹا درجہ ۔

Sixth column : (n) (جنگ کے زمانے میں) معاون غدار (اشخاص کی جماعت) ۔

Sixth-columnist : (n) معاون غدار ۔

Sixth day : (n) جمعہ ۔

Sixth sense : (n) حس ششم ؛ وجدانی احساس ۔

Sixthly : (adv.) چھٹے ؛ ششم ۔

Sixtieth : (a) ساٹھواں ۔

Sixtieth : (n) ساٹھواں ؛ ساٹھواں حصہ ۔

Sixty : (a) [OE. 'Siextig'.] ساٹھ ۔

Sixty : (n) (۱) ساٹھ کا ہندسہ ۔ (۲) (جمع) ساٹھ یا انہتر کے درمیان کی عمر یا دور ۔

Sixty-fold : (a) ساٹھ گنا ۔

Sixty-fourmo : (n) کاغذ کا وہ سائز جس کو موڑنے اور تراشنے کے بعد اس کے چونسٹھ صفحے بن جائیں ۔

Sizable : (a) بڑے سائز کا ؛ بڑا ۔

Sizar : (n) [f. Size + -ar.] وظیفہ پانے والا طالب علم ؛ کیمبرج یا ٹرنیٹی کالج ڈبلن کا وہ طالب علم جسے روٹی ، شراب وغیرہ مفت ملتی تھی ؛ پہلے بعض خدمتیں بھی اس کے سپرد ہوتی تھیں ۔

Sizarship : (n) وظیفہ یاب طالب علم ہونے کی حیثیت یا درجہ ۔

Size : (n) [OFr. 'Sise, Size'.] (۱) قانونی یا عدالتی تحقیقات ؛ تفتیش ۔ (۲) تحقیقات جیوری ؛ تحقیقات جیوری کے میعادی اجلاس ۔ (۳) (انگلستان میں) ججوں کا دوری اجلاس ۔ (۴) قد ؛ قامت ؛ ڈیل ڈول ؛ جسامت ؛ تقطیع ؛ ناپ ؛ سائز ۔ (۵) جوتے ، ٹوپی ، کپڑوں وغیرہ کا ناپ یا نمبر ؛ پیمانہ ۔ (٦) قدر ؛ مقدار ؛ شرح ۔ (۷) (آدمی کی) امتیازی صفت ؛ قدر و قیمت ۔ (۸) صحیح حالت ؛ اصل معاملہ ۔

Of a size : ایک ہی ناپ کا ؛ ایک ہی سائز کا ۔

Size : (n) ایک قسم کا چپکنے والا مسالا جو کاغذ یا کپڑے میں کرارپن پیدا کرنے کے لئے استعمال ہوتا ھے ؛ لاسہ ؛ سریس ۔

Size: (v) (۱) (جامعہ کیمبرج) راتب یا راشن منگانا ۔ (۲) قامت کے اعتبار سے ؛ ترتیب جسامت کے لحاظ سے تقسیم کرنا ۔ (۳) قدر و قیمت کے لحاظ سے صف بندی کرنا ۔ (۴) ناپ لینا ؛ قیمت لگانا ؛ تخمینہ لگانا ؛ جسامت وغیرہ کا اندازہ لگانا یا کرنا ۔ (۵) کسی خاص ناپ کا بتانا ۔ (٦)برابر ہونا ؛ مساوی ہونا (جسامت ، صفت وغیرہ میں) ۔

Size : (v) مسالا لگا کر سخت کرنا ۔

Size down : (v) تدریجی ترتیب دینا یا چیزوں کی درجہ بندی کرنا ۔

Size-roll : (n) (۱) (فوج) فہرست یا رجسٹر جس میں ہر فوجی کا قد و قامت لکھا رہتا ھے ۔ (۲) رجسٹر میں لگا ہوا چرمی کاغذ ۔

Size-stick : (n) موچی کا پاؤں کی لمبائی اور چوڑائی ناپنے کا پیمانہ ۔

Size up : (v) (۱) قامت ؛ جسامت وغیرہ کا اندازہ کرنا ،لگانا ۔ (۲)کسی شخص کی نسبت رائے قائم کرنا ؛ اندازہ کرنا کہ وہ کتنے میں ھے ۔

Size-up : (n) (۱) اندازہ کرنا (جسامت وغیرہ کا) ۔ (۲) اندازہ ۔

Sizeable : (a) دیکھو Sizable

Sized : (a) (۱) کسی مخصوص یا بتائے ہوئے سائز کا یا جسامت کا ۔ (۲) ٹھیک یا معیاری سائز کا ۔

Sized : (a) مسالا لگا کر سخت بنایا ہوا۔

Sizer : (n) ناپ ، پیمانہ ، چیزوں کے سائز کو جانچنے کی ایک ترکیب۔

Siziness : (n) چسپیدگی : چپچپاہٹ۔

Sizing : (n) (۱) راتب یا راشن منگانا۔ (۲) حصہ : بھتا۔ (۳) جسامت کے لحاظ سے علاحدہ کرنا یا ترتیب دینا۔

Sizing : (n) (۱) مسالا لگا کر کراراپن پیدا کرنا : کلف کاری۔ (۲) کراراپن پیدا کرنے کا مسالا۔

Sizy : (a) چپکنے والا : سریش کا سا۔

Sizzle : (n) چھن چھن کی آواز۔

Sizzle : (v) [Imitative.] (۱) کسی چیز کا تلنے کے وقت چھن چھن ہونا۔ (۲) چھن چھن کرتے ہوئے جلنا : بھننا۔ (۳) غصے میں کھولنا۔ (۴) بہت اچھی طرح سے انجام دینا یا انجام پانا۔

Sizzler : (n) جلانے والا : پھونکنے والا۔

Sizzling : (a) چھن چھن کرنے والا : بہت گرم۔

Sizzling : (adv.) گرم ہو کر۔

Sizzling heat : (n) وہ مقدار حرارت جو لوہے کو اس قدر گرم کر دے کہ ہاتھ سے چھونے سے سی سی کی آواز پیدا ہو۔

Sjambok : (n) [Du.] گینڈے کی کھال کا چابک۔

Sjambok : (v) گینڈے کی کھال کے چابک سے مارنا۔

Skaddle : (v) بھگدڑ مچنا : تتر بتر ہونا : سر پر پاؤں رکھ کر بھاگنا۔

Skail : (v) [Origin unkn.] پھیلانا : بکھیرنا : پھیلنا : بکھرنا۔

Skald/ Scald : (n) [ON.] قدیم اسکینڈی نیویا کا قصیدہ خواں شاعر۔

Skaldic/ Scaldic : (a) قدیم اسکنڈی نیویا کے قصیدہ خواں شاعروں کی شاعری سے متعلق۔

Skam : (n) [SW.] آہن آمیز تماسی مقلب چٹان۔

Skat : (n) [G.] تاش کا ایک کھیل۔

Skate : (n) [ON. 'Skata'.] ایک قسم کی مچھلی : لقمہ ماہی۔

Skate : (n) [DU. 'Schaats'.] (۱) برف پر چلنے کی کھڑاون : اسکیٹ : مزلج۔ (۲) ایسی کھڑاون کے ذریعے برف پر چلنا یا پھسلنا اور چلنے یا پھسلنے کی مدت۔

Skate : (v) (۱) برف پر چلنے کی کھڑاون سے برف پر یا چکنے فرش پر پھسلنا : اسکیٹ کرنا۔ (۲) معمولی طور پر یا دلیرانہ طور پر (کسی خطرناک حالت سے) گزر جانا۔ (۳) پھسلنا۔ (۴) اسکیٹ کرنے میں جیت جانا۔

Skate : (n) (۱) قابل نفرت شخص۔ (۲) کمزور گھوڑا۔ (۳) شخص ، آدمی : انسان۔

Skate-leech : (n) ایک قسم کی جونک جو لقمہ ماہی کے جسم پر کثرت سے لگی رہتی ہے۔

Skate-sucker : (n) دیکھو Skate-leech

Skater : (n) اسکیٹ کرنے والا : برف پر چلنے یا پھسلنے والا۔

Skatol : (n) [Gr. 'Skatos'.] (کیمیا) ایک خوشبودار مادہ جو آنت میں البومن کے سڑ جانے سے پیدا ہوتا ہے۔

Skean/ Skeen/ Skene/ Skhian : (n) [Ir. 'Gael, Scian'.] خنجر : کٹار۔

Skeanockle / Skeneoccle : (n) چھوٹا خنجر۔

Skedaddle : (n) بھگدڑ۔

Skedaddle : (v) [Origin unkn.] بھگدڑ مچنا : تتر بتر ہو جانا : سر پر پاؤں رکھ کر بھاگنا۔

Skedlock : (n) ایک قسم کی گھاس : جنگلی رائی۔

Skeeball : (n) [f. 'Ski + ball.'] ایک قسم کا کھیل۔

Skeel : (n) [ON. 'Skjol'.] دودھ یا پانی رکھنے کی چوبی بالٹی۔

Skeeling / Skilling : (n) [ME. 'Skelyng'.] ملحقہ مکان جو سائبان کی طرح دوسرے مکان سے لگا ہوا ہو۔

Skeeling-goose : (n) شوخ رنگ کی جنگلی بطخ۔

Skeet : (n) [Origin unkn.] (۱) لمبے دستے کا کرچھا۔ (۲) (بحری) وہ کرچھا جس سے جہاز کے بغلی تختوں پر پانی پھینکتے ہیں۔

Skeet : (v) (۱) کرچھے سے پانی پھینکنا (یا بادبان وغیرہ پر اس

کو سخت کرنے کے لئے) ۔ (۲) کسی رقیق چیز کو پچکاری سے نکالنا ۔ (۳) (روزمرہ) دوڑنا ؛ لپکنا ؛ نکل بھاگنا ۔

Skeet : (n) پوکر کھیل کا ایک خاص ہاتھ ۔

Skeeter : (n) (۱) مچھر ۔ (۲) برف پر چلنے والی چھوٹی کشتی ۔

Skeezicks / Skeesicks / Skeezix : (n) [Origin unkn.] بد معاش ؛ بد ذات ؛ شریر ۔

Skeg : (n) [ON. 'Skegg'.] (۱) گھٹیا قسم کی ریشہ دار جئی ۔ (۲) (جہاز سازی) جہاز کے پیندے کا عقبی حصہ ۔ (۳) جہاز کے پیندے کے عقبی حصے کی جگہ لگا ہوا تکونا ٹکڑا ۔

Skeg : (n) [Origin unkn.] جنگل کشمش کی ایک جنس ۔

Skegger : (n) [Origin unkn.] سامن (مچھلی) کا بچہ ۔

Skeif/ Skaif : (n) [Du. 'Schiff'.] الماس تراش کی پالش کرنے کی چرخی ۔

Skeigh : (a) [Scand. Origin.] شوخ (گھوڑا) ؛ متلون مزاج (عورت) ۔

Skeily : (۱) مشاق ؛ ماہر ؛ چابک دست ۔ (۲) دیکھو Skilful ۔

Skein: (n) [OFr. 'Escaigne'.] (۱) دھاگے یا ریشم کا لچھا ؛ انٹی ؛ لچھی ۔ (۲) (استعارةً) گتھی ؛ الجھاؤ ۔ (۳) (جنگلی بطخوں وغیرہ کا) اڑتا ہوا جھنڈ ۔

Skein / Skain : (n) [Du. 'Scheen'.] (۱) بید کا ایک چھڑ (ٹوکری بنانے کے لئے ۔ (۲) دھات کی ٹوپی جو چوبی ڈھرے کے محور کی حفاظت کرتی ہے ۔

Skeldraik / Skeldrake : (n) دیکھو Sheldrake

Skeletal : (a) پنجری ؛ ہیکلی ؛ پنجر سا ؛ ڈھانچ کا ۔

Skeletal muscle : (n) عضلات پنجر ۔

Skeleto- : (prefix.) [Gr. 'Skeletos'.] سابقہ بمعنی "ڈھانچہ" "پنجر" ۔

Skeletogenous : (a) ہیکل ساز ؛ پنجر ساز ۔

Skeletography : (n) ہیکل نگاری ؛ پنجر نامہ ؛ علم تشریح ۔

Skeletology : (n) ہیکلیات ؛ علم پنجر ۔

Skeleton : (n) [mod. L. 'Sceleton'.] (۱) ڈھانچہ ؛ ڈھانچ ۔ (۲) آدمی کا پنجر ؛ ڈھانچ ؛ ہیکل عظمی ؛ کالبد ۔ (۳) ڈھچر ہی ڈھچر ؛ محض قالب (کسی کا) ۔ (۴) ڈھانچ ؛ اہم جز (کسی چیز کا) ۔ (۵) لبّ و لباب ؛ خاکہ ؛ خلاصہ ۔ (۶) بالکل دبلا پتلا آدمی ؛ پوست و استخوان ۔ (۷) (فوج) رجمنٹ کا ایک حصہ ۔ (۸) بدنامی یا رسوائی کی بات ۔ (۹) (شطرنج) پیادوں کی ترتیب ۔ (۱۰) ایک قسم کی برف گاڑی ۔

A skeleton at the feast (for bonquet) : رنگ میں بھنگ ۔

A skeleton in the closet , cupbaord : بدنامی یا رسوائی کی بات جو باہر والوں سے چھپائی جائے ۔

Skeleton : (v) دیکھو Skeletonize

Skeleton : (a) (۱) ڈھانچ کی طرح کا ؛ پنجری ؛ پنجر نما ۔ (۲) کم سے کم لوگوں پر مشتمل ۔ (۳) (لباس وغیرہ) جزوی ۔ (۴) جس کا اندرونی حصہ نظر آئے ۔

Skeleton dance : (n) ایک قسم کا رقص جس میں ناچنے والے ایسا کپڑا پہنتے ہیں کہ ڈھانچ یا موت کی علامت نظر آتے ہیں ۔

Skeleton key : (n) ہر قفلی کنجی ؛ کھوکھلی کنجی ؛ وہ کنجی جو بہترے تالوں میں تھوڑی تبدیلی کے بعد لگ سکے ۔

Skeleton pattern : (n) وہ نقش و نگار جس کی خالی جگہوں میں ریت بھر دی جاتی ہے ۔

Skeleton proof : (n) طباعت یا کندہ کاری کا پروف جس کے نقش میں ایک ہلکا خط ہو ۔

Skeleton shrimp : (n) ایک قسم کا قشرہ ۔

Skeleton suit : (n) لڑکوں کا چست سوٹ جو انیسویں صدی میں رائج تھا ۔

Skeleton type : (n) ہلکا ٹائپ جس میں حرف اچھی طرح ابھرے نہ ہوں ۔

Skeletonic : (a) ڈھانچ نما ؛ پنجر نما ۔

Skeletonize : (v) (۱) ڈھانچ ہی ڈھانچ بنا دینا ۔ (۲) خاکہ بنا ۔ (۳) ڈھانچ ہو جانا یا بن جانا ۔

Skeletonizer : (n) ایک قسم کا کیڑا جو پتیوں کو کھا کر ڈھانچ بنا دیتا ہے ۔

Skeletonless : (a) بے ڈھانچ ؛ بے پنجر ۔

**Skeletony : (a)** دیکھو Skeletonic

**Skelf : (n)** [Scot. Gael. 'Sgealb'.] دیکھو Silver

**Skellat : (n)** [ME. 'Skellet'.] (۱) چھوٹی گھنٹی : دستی گھنٹی ۔ (۲) بد مزاج عورت ۔

**Skellington : (n)** دیکھو Skeleton

**Skelloch : (n)** دیکھو Screach, Scream

**Skelloch : (v)** دیکھو Scream

**Skelum : (n)** [Du. 'Schelm'.] بد معاش : شریر آوارہ ۔

**Skelly : (v)** [ON. 'Skjelga'.] اصول ہونا : عادتاً آنکھوں کو ترچھا کر کے دیکھنا ۔

**Skelly : (n)** بھینگا : احول ۔

**Skelp : (n)** طمانچہ : چانٹا ۔

**Skelp/ Scelp : (n)** [Origin unkn.] لوہے یا فولاد کی پٹری یا پترا ۔

**Skelp : (v)** (۱) مارنا : پیٹنا : طمانچہ رسید کرنا ۔ (۲) بہت جلدی کرنا : جلدی یا تیز چلنا : دوڑنا ۔

**Skelp : (v)** (۱) لوہے یا فولاد کی پٹری یا پترا بنانا ۔ (۲) فولادی پٹی کو موڑنا ۔

**Skelping : (a)** غیر معمولی طور پر بڑا یا نمایاں ۔

**Skelping : (n)** مار : کوڑے وغیرہ کی مار ۔

**Skelter : (n)** [Second element of 'Heilter Skelter'.] فرار ہو جانا : پو قدمی بھاگنا : کافور ہو جانا : رفو چکر ہو جانا ۔

**Sken : (v)** آنکھوں کو ترچھا کر کے دیکھنا : ترچھی نظروں سے دیکھنا ۔

**Skene/ Skean : (n)** [Ir. and Sc. 'Gael, 'Sgian'.] ایک قسم کا خنجر : پیش قبض : چھرا ۔

**Skeo : (n)** [of Scand origin.] شٹ لینڈ اور اورکنی جزیرے میں بھر بھرے پتھروں کا سائبان مچھلی اور گوشت سکھانے میں پہلے استعمال ہوتا تھا ۔

**Skep/Skip : (n)** [ON. 'Skeppa'.] (۱) ایک قسم کی ٹوکری (لکڑی یا بیدکی) ۔ (۲) (کان کنی) دیکھو Skip ۔ (۳) اناج ، کوئلہ وغیرہ کی ایک خاص مقدار : ٹوکری بھر ۔ (۳) شہد کی مکھیوں کا چھتا : تنکوں کا چھتہ ۔

**Skepsis/ Scepsis : (n)** [L.] (۱) (فلسفہ) فلسفیانہ شکوک : شك فلسفی ۔ (۲) (دینیات) انکار الہام ۔

**Skeptic : (a)** دیکھو Sceptic

**Skeptical : (a)** دیکھو Sceptical

**Skerrick : (n)** خفیف سی مقدار : آخری ٹکڑا ۔

**Skerry : (n)** [ON. 'Sker'.] پہاڑی جزیرہ ۔

**Skerry : (a)** [Origin unkn.] شیل (Shale) جیسا : شیل سے مشابہ ۔

**Skerry : (n)** پرت دار مٹی یا پتھر ۔

**Sketch : (n)** [Du. 'Schets', or G. 'Skizze'.] (۱) خاکہ (تصویر کا) گردہ : ڈھانچہ : طرح ۔ (۲) خلاصہ : مختصر بیان : خاکہ : مسودہ ۔ (۳) مختصر مضمون جس میں واقعات کا بیان ہو : مختصر ناٹك خصوصاً ربس : نقل ۔ (۴) ایك گت کا نغمہ ۔ (۵) دلچسپ یا عجیب و غریب شخص ۔

**Sketch : (v)** (۱) خاکہ بنانا : گردہ بنانا : قدرتی مناظر کے نقشے کھینچنا : خلاصہ بیان کرنا ۔ (۲) مجمل طور پر بیان کرنا ۔ (۳) مختصر ناٹك میں کام کرنا ۔

**Sketch-book : (n)** (۱) مصوری کی مشق کی کاپی ۔ (۲) مختصر ادبی مضامین کی کتاب کا عنوان ۔ (۳) خاکہ نامہ ۔

**Sketch map : (n)** خاکہ (کسی مقام کے نقشے کا) ۔

**Sketcher : (n)** (۱) قدرتی مناظر وغیرہ کا) خاکہ بنانے والا : نقشہ کھینچنے والا : مصور ۔

**Sketchiness : (n)** سرسری ہونا : اجمال ۔

**Sketching : (adv.)** خاکے کے طور پر : مجمل طور پر ۔

**Sketching : (n)** خاکہ کشی ۔

**Sketchy : (a)** (۱) خاکہ سا : سرسری : مجمل ۔ (۲) دھندلا : متفرق : خیالی : موہوم ۔

**Skeuomorph : (n)** [Gr. 'Skeuos' + 'morph'] نقش و نگار جس میں برتن یا اوزار کی تصویر ہو ۔

Skew :(n) [OFr. 'Escu'.] چھت یا دیوار کے تکونی حصے کی منڈیر۔

Skew : (n) (۱) انحراف : جانبی حرکت۔ (۲) غلطی : لغزش : بھول : چوک : سہو۔

Skew : (a) (۱) ٹیڑھا : ترچھا : بینکا : آڑا : کج : اریب۔ (۲) ٹیڑھا : خمیدہ (شکل)۔ (۳) ڈھلوان سرا پشتے یا اڑواڑ کا۔ (۴) احول : بھینگا۔

Skew : (v) [ON. Fr. 'Eskiu(w)er'.] (۱) ٹیڑھا راستہ اختیار کرنا : پہلو کی طرف حرکت کرنا۔ (۲) بھڑکنا (گھوڑے کا)۔ (۳) ترچھی نظروں سے دیکھنا : اشارہ کرنا۔ (۴) ترچھا کاٹنا یا لگانا۔

Skew-arch : (n) کج محراب۔

Skew-back : (n) کمان ٹیک۔

Skew bridge : (n) قینچی پل : وہ پل جس کی قوسیں زاویہ قائمہ نہیں بنائیں۔

Skew-chisel : (n) ٹیرھی یا خمدار چھینی۔

Skew-curve : (n) مکعب منحنی۔

Skew-eyed : (a) احول : بھینگا۔

Skew-gee : (adv.) دیکھو Askew

Skew-whiff : (adv.) دیکھو Askew, Awry

Skewbald : (a) [Origin uncertain.] سفید اور رنگین چتیوں کا (خصوصاً گھوڑا) : ابلق۔

Skewbald : (n) ابلق گھوڑا۔

Skewed : (a) دیکھو Skewbald

Skewer : (n) (۱) کباب کی سیخ۔ (۲) (مزاحاً) تلوار۔

Skewer : (v) ملا کر باندھنا : چھیدنا : میخ میں پرونا۔

Ski : (n) [Norw. 'Ski fi'.] ملبا تختہ جس کو ناروے، سویڈن وغیرہ میں جوتوں سے باندھ کر برف پر پھسلتے ہیں : اِسکی۔

Ski : (v) جوتوں سے تختے باندھ کر برف پر پھسلنا : اِسکی کرنا۔

Ski-bob : (n) بائیسکل کی طرح کی ایک مشین جس میں پہیوں کے بجائے اِسکی (Ski) لگی رہتی ہے۔

Ski-boot : (n) اسکی کرنے کا جوتا۔

Ski-jump : (n) کسی قدرتی ڈھلان کے سرے سے بنایا ہوا مصنوعی راستہ جس سے اسکی کرنے والے ہوا میں چھلانگ لگا کر اسکی شروع کرتے ہیں۔

Ski-lift : (n) اسکی کرنے والوں کو اوپر لے جانے کے لئے ایک قسم کی لفٹ۔

Ski pants : (n) اسکی کرنے کی پتلون۔

Ski-wear : (n) اسکی کرنے کا لباس۔

Skiagram/ Sciagram/ Skiogram : (n) شعاعی تصویر : سایہ آمیز نقاشی۔

Skiagraph/ Skiograph / Sciagraph : (n) (۱) شعاعی تصویر : لا شعاعی تصویر۔ (۲) سایہ آمیز نقاشی۔ (۳) سائے سے وقت معلوم کرنے کا آلہ : وقت پیما : سایہ گھڑی۔

Skiagraph/ Skiograph/ Sciagraphy : (v) شعاعی تصویر بنانا۔

Skiagraphy : (n) شعاعی فوٹو گرافی : لاشعاعی عکاسی : سایہ نگاری : سایہ گھڑی سازی۔

Skiascope : (n) انعطاف چشم بیں۔

Skiascopy : (n) انعطاف چشم بینی۔

Skibby : (n) [Jap.] (روز مرہ) توہین آمیز جملہ جاپانی۔

Skice : (v) [Corn. 'Scusy'.] کھسک جانا : رفو چکر ہو جانا : کافور ہو جانا۔

Skid : (n) [Origin unkn.] (۱) چوکھٹا یا لکڑی جو روک، ٹیکن وغیرہ کا کام دے۔ (۲) لوہے یا لکڑی کی روک جو پہیے کو گھومنے سے روکتی ہے : پہیہ روک : گیر : پہیے کا قفل۔ (۳) (بحری) لکڑی کی روک جو جہاز کے باہر لٹکا دی جاتی ہے تاکہ جہاز پر اسباب چڑھانے میں اسے نقصان نہ پہنچے۔ (۴) تختہ یا بیلن جس پر وزنی چیز کو لڑھکایا جا سکے۔ (۵) پہیے وغیرہ کا پھسلنا۔ (۶)(جمع) شکست، زوال، ناکامیابی، تباہی وغیرہ کا راستہ۔ (۷) ہوائی جہاز کے پہیوں میں سے ایک۔

Skid : (v) (۱) ٹیکن لگانا : روک لگانا۔ (۲) (گاڑی وغیرہ کا) پھسلنا۔ (۳) (پہیے وغیرہ میں) پہیا روک لگنا۔

(۴)(هوائی جہاز) مرکز انحنا سے پہلو کی طرف پھسلنا (گھومتے وقت) ۔ (۵) پھسلانا ۔ (۶) تیزی سے چلنا ، دوڑنا یا دوڑ جانا ۔

Skid-pan : (n) پھسلواں سڑک جس پر ڈرائیور پھسلنے سے بچنے کی مشق کرتے ہیں ۔

Skid-road : (n) (۱) شہر کا وہ علاقہ جہاں لکڑی کاٹنے والے فرصت کے اوقات گزارتے ہیں ۔ (۲) سڑک جس کے ذریعہ لکڑی کے کندے باہر بھیجنے کے لئے لائے جاتے ہیں ۔

Skidding : (n) (۱) تختہ یا لکڑی جو توپ وغیرہ کے لئے بطور سہارا یا اس کو ہٹانے میں آسانی کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔ (۲) پھسلاؤ ۔

Skiddingly : (adv.) پھسلتے ہوئے ۔

Skiddoo/ Skiddo : (v) [Prob. alt. of 'Skedaddle'.[ چلا جانا : رخصت ہونا : روانہ ہونا ۔

Skiddy : (a) پھسلواں ۔

Skidrow : (n) وہ علاقہ (مثلاً ارزاں سیلون ، ریستوران ، ہوٹل وغیرہ) جہاں مہاجر مزدور ، اوباش ، آوارہ گرد اور شرابی جمع ہوتے ہیں ۔

Skidway : (n) ڈھلوان چبوترہ جس پر لکڑی کے کندے (کہیں بھیجنے کے لئے) لادنے کے لئے یا چیرنے کے لئے جمع کئے جاتے ہیں ۔

Skied : (a) (۱) (مرکب الفاظ میں آتا ہے) مخصوص قسم کا آسمان والا ۔ (۲) (کرکٹ) ہوا میں اڑی ہوئی گیند ۔

Skiey : (a) آسمان سے متعلق : دیکھو Skyey ۔

Skiff : (n) [Fr. 'Esquif'.] ہلکی ناؤ : چھوٹی کشتی : ڈونگی ۔

Skiff : (v) چھوٹی کشتی پر سیر کرنا ۔

Skiff : (v) (۱) چھوٹی کشتی میں (ندی) پار کرنا : ہلکی کشتی کھینا ۔ (۲) ہلکی کشتی میں سیر کرنا ۔

Skiffle : (n) [Imitative.] ایک قسم کی موسیقی ۔

Skift : (n) [ME. 'Skiften'.[ دیکھو Shift

Skift : (n) (۱) کوئی ہلکی چیز ۔ (۲) ہلکی بارش یا برف باری ۔ (۳) دیکھو Wisp ۔

Skiing : (n) جوتوں میں تختے لگا کر برف پر پھسلنے کا فن یا کھیل ۔

Skijoring/ Skioring : (n) جوتوں میں تختے لگا کر گھوڑے یا گاڑی سے کھینچے جانے کا کھیل (جاڑے کے موسم میں) ۔

Skilful : (a) (۱) مشاق : ماہر : چابک دست : ہوشیار : سلیقہ مند ۔ (۲) استادانہ : عمدہ : دانشمندانہ : سلیقے کا ۔

Skilfully : (adv.) کاریگری سے : استادی سے : ہوشیاری سے : دانشمندی سے ۔

Skilfulness : (n) کاریگری : دانشمندی : ہوشیاری : چابک دستی : مہارت : سلیقہ مندی ۔

Skill : (n) [ON. 'Skil'.] (۱) مشق : مہارت : ہنر مندی : چابک دستی : ہنر ۔ (۲) شعور : سلیقہ : حسن تدبیر : موقع شناسی ۔

Skill : (v) (۱) اہم ہونا : اہمیت رکھنا ۔ (۲) مدد پہنچانا : معاون ہونا : مدد کرنا یا دینا ۔ (۳) سمجھنا : مطلب سمجھنا : مہارت رکھنا ۔

Skilled : (a) (۱) ہنر مند : مشاق : ماہر : استاد (کسی فن میں) ۔ (۲) سیکھا ہوا (کاریگر ، مزدور وغیرہ) ۔

Skilless/ Skill-less : (a) بے ہنر : بے شعور : بے سلیقہ : اناڑی ۔

Skillet : (n) [ME. 'Skelet'.] دستہ دار دیگچی : ایک قسم کا پکانے کا برتن ۔

Skillet : (n) [Origin unkn.] لکڑی کی باریک تہ یا پرت جو دیاسلائی بنانے میں کام آتی ہے ۔

Skilligalee : (n) [Prob. 'Fanciful'.] (۱) دیکھو Skilly ۔ (۲) سب سے چھوٹا سکہ (قیمت کے لحاظ سے) ۔

Skilling : (n) [Origin unkn.] اُسارہ : سائبان : ملحقہ مکان ۔

Skilling : (n) [Du. 'Schelling' & Da, Sw, or Norw. 'Skilling'.] ایک تانبے کا سکہ جو پہلے اسکنڈی نیویا میں رائج تھا ۔

Skillion : (n) [Alt. of 'Skeeling'.] (آسٹریلیا) اُسارہ : سائبان : زائد ڈھلوان چھت ۔

Skilly : (a) دیکھو Skilful, Skilled

Skilly : (n) [Abbrew. of 'Skilligalee'.] جئی کا پتلا دلیا (جو عموماً جیل میں قیدیوں اور محتاج خانوں میں محتاجوں کو دیا جاتا ہے) ۔

**Skim : (n)** (۱) پیش پھالی : پیش پھار ۔ (۲) دیکھو Skim-milk ۔ (۳) ملائی یا بالائی اتارنا ۔

**Skim : (v)** [Back-formation from 'Skimmer'.] (۱) ملائی یا بالائی اتارنا : پپڑی اتارنا (دودھ یا کسی سیال شے پر سے) ۔ (۲)کسی سطح کو محض چھوتے ہوئے گزرنا : سبک پروازی کرنا یا سبک رفتاری سے اڑنا ۔ (۳)ایک نظر ڈالنا؛ سرسری طور پر دیکھ لینا : ایک نظر ڈال کر موٹی موٹی بات سمجھ لینا ۔ (۴) (زمین پر) ہلکے ہلکے ہل چلانا یا زمین جوتنا ۔ (۵) پپڑی جم جانا ۔ (۶) پلاستر کی آخری تہ لگانا ۔ (۷) آہستہ سے گزر جانا ۔

**Skim : (a)** (۱) بالائی اتارنے کے لئے استعمال ہونے والا ۔ (۲)بالائی اتارا ہوا ۔ (۳) بالائی اتارے ہوئے دودھ سے بنا ہوا ۔

**Skim-coat : (n)** پینٹ یا پلاستر کی آخری تہ ۔

**Skim-coulter : (n)** پیش پھالی : پیش پھار ۔

**Skim-milk : (a)** ملائی اترا دودھ : دودھ جس سے بالائی اتار لی گئی ہو : مہوا دودھ ۔

**Skimble-skamble : (a)** [Reduptication of 'Scamble'.] ابتر : بے ترتیب : گڈ مڈ : پریشان : منتشر : لغو : مہمل ۔

**Skimble-skamble : (adv.)** بے ترتیبی سے : ابتری کے ساتھ ۔

**Skimmed : (a)** ملائی اترا : مہوا ۔

**Skimmed-milk : (n)** دیکھو Skim-milk

**Skimmer : (n)** (۱) ملائی اتارنے کا کفگیر یا کرچھا ۔ (۲) ایک قسم کا صدف جس کے خول سے ملائی اتارتے ہیں ۔ (۳) سرسری طور پر پڑھنے والا ۔ (۴) آبی پرندوں کی بعض اقسام : ماہی بر ۔ (۵) ایک قسم کا کیڑا ۔ (۶) ایک قسم کا چپٹی چندیا اور لمبے چھجے والا ٹوپ ۔

**Skimming : (n)** (۱) ملائی : بالائی : پپڑی ۔ (۲) ملائی اتارنا : چھوتے ہوئے گزر جانا : سرسری طور پر دیکھ لینا ۔

**Skimming-back : (n)** ایک برتن جس میں بیئر (Beer) کی پہلی تخمیر کے بعد زائد خمیر جمع کیا جاتا ھے ۔

**Skimming-dish : (n)** بالائی اتارنے کا برتن ۔

**Skimmingly : (adv.)** بالائی اتارتے ہوئے ۔

**Skimmington : (n)** [f. 'Skimming + -ton.] وہ جلوس جو کسی بے وفا یا بدکاری کے مرتکب میاں بیوی کا مضحکہ اڑانے کے لئے نکالا جاتا تھا ۔

**To ride (the) skimmington :** کسی بے وفا یا بدکاری کے مرتکب میاں بیوی کا مضحکہ اڑانے کے لئے جلوس نکالنا ۔

**Skimmity : (n)** دیکھو Skimmington

**Skimp : (a)** قلیل : قلیل المقدار : ناکافی ۔

**Skimp : (v)** دیکھو Scrimp

**Skimpily : (adv.)** ناکافی طور پر : قلیل مقدار میں ۔

**Skimpiness : (n)** قلیل ہونا : ناکافی ۔

**Skimpingly : (adv.)** کنجوسی سے : بخل سے : خست سے ۔

**Skimpy : (a)** ناکافی : قلیل :دبلا پتلا : تنگ ۔

**Skin : (n)** [Late OE. 'Scen(n)'.] (۱) کھال : جلد : چمڑا ۔ (۲) جلد کی ایک پرت (اندرونی یا بیرونی کھال یا جلد) : برادمہ : بیرونی کھال ۔ (۳) چمڑا : ادھوڑی کھال ۔ (۴) چمڑے کی بنی ہوئی چیزیں ۔ (۵) مشک وغیرہ ۔ (۶) پھل یا درخت وغیرہ کا پوست ، چھلکا ، چھال ۔ (۷) جہاز یا کشتی کے اندر یا باہر کی چادر (خواہ لکڑی کی ہو یا لوہے کی) ۔ (۸) چرمی کاغذ : جھلی (جولکھنے کے کام آئے) ۔ (۹)چمڑے یا جلد سے مشابہ کوئی چیز ۔ (۱۰) بادبان کا وہ حصہ جو کھیلنے کے بعد بادبان کے غلاف کا کام کرتا ھے ۔ (۱۱) (تعمیرات) (دیوار کی) روکلر ۔ (۱۲)بیگ : یادداشت کی جیبی کتاب ۔ (۱۳) قابل نفرت شخص ۔ (۱۴) کنجوس : بخیل ۔ (۱۵) دھوکا باز : فریبی : عیّار : مکار : دغاباز ۔ (۱۶) (عام) دیکھو Drum ۔ (۱۷) ایک قسم کا تاش کا کھیل (Skin-ball) ۔ (۱۸) (عام) ڈالر ۔ (۱۹) (عام) گھوڑا ۔ (۲۰) مخالف رپورٹ : ناموافق سرزنش ۔

**By (or with) skin of one's teeth :** مشکل سے : بال بال ۔

**In a whole skin/ With a whole skin :** صحیح سلامت ۔

**In one's skin :** ننگا ۔

**Out of one's skin :** جوش سے : اشتعال ۔

**To jump out of one's skin :** آپے سے باہر ہو جانا ۔

**To save one's (own) skin :** بچ نکلنا : محفوظ رہنا ۔

To sleep in a whole skin : بچ جانا : زخمی نہ ہونا۔

Under one's skin : (۱) دکھتی رگ چھوتے ہوئے۔ (۲) اشتعال انگیزانہ۔

Under the skin : دل سے : بہ باطن : در اصل : در حقیقت۔

Skin : (v) (۱) ڈھکنا (زخم وغیرہ) (اس طرح جیسے کھال سے ڈھکا ہوتا ہے) : پوست منڈھنا : نئی کھال آنا : زخم بھرنا : انگور آنا۔ (۲) کھال کھینچنا : پوست اتارنا : کھال ادھیڑنا : چھیلنا : چھال اتارنا۔ (۳) اپنا یا دوسرے کا چست لباس اتارنا۔ (۴) (عام) موس لینا : کنگال کر دینا یا بنا دینا : دیوالہ نکال دینا : بری طرح شکست دینا۔ (۵) (مجازاً) سطحی طور پر ڈھکنا یا ڈھک دینا۔ (۶)کھال چھوڑنا : چمڑا اترنا۔ (۷) (امریکا) نقل کرنا : چوری کرنا۔ (۸) (اوپر) چڑھنا : اترنا (نیچے)۔ (۹)کاغذ سے رگڑ کر گوند وغیرہ کی سطح برابر کرنا۔ (۱۰) تنقید کرنا : نکتہ چینی کرنا۔ (۱۱) (عام) سرزنش کرنا : کمی کی رپورٹ کرنا (کسی چیز کی)۔ (۱۲) (زمین کو) بہت زیادہ کھیتی کر کے بنجر بنا دینا۔ (۱۳) ہنکانا یا ہانکنا (جانوروں کو) : ٹریکٹر چلانا۔ (۱۴) مشکل سے گزرنا : تنگ جگہ میں چلنا۔ (۱۵)بدقت کامیاب ہونا۔ (۱۶) پر قدمے بھاگنا : جلدی جلدی چلنا۔

To keep one's eyes skinned : ہوشیار رہنا : چوکس رہنا۔

To skin alive : زندہ کھال اتار لینا : بے رحمی کے ساتھ ایذ پہنچانا۔

To skin the cat : افقی ڈنڈے کو پکڑ کر جھولنا۔

To skin the flint : ذلت کے ساتھ یا گر کر دولت کمانا یا نفع کمانا۔

Skin and bone(s) : (n) پوست و استخوان ہونا : بے حد لاغر ہونا۔

Skin-boat : (n) چرمی کشتی۔

Skin-bound : (a) چست کھال کا۔

Skin-deep : (a) (۱) (زخم) جس کی گہرائی صرف کھال تک ہو۔ (۲) سطحی (جذبہ وغیرہ)۔

Skin-deep : (adv.) سطحی طور پر : کسی قدر۔

Skin-disease : (n) جلدی مرض۔

Skin-dive :(v) سطح آب سے نیچے تیرنا۔

Skin-diving : (n) سطح آب سے نیچے تیرنا۔

Skin effect : (n) (برقیات) تیز تعدد متبادل رو کا کسی موصل تار کی سطح پر بڑھ جانے کا رجحان۔

Skin-flick : (n) عریاں فلم۔

Skin-flood : (n) چہرے پر لگانے کی کریم۔

Skin friction : (n) سطحی رگڑ : جہاز وغیرہ کے چلنے میں پانی کی رکاوٹ۔

Skin game : (n) (۱) عیاری : فریب : ٹھگنا۔ (۲) دیکھو Skinball۔

Skin-graft : (v) (جراحی) دوسری جگہ کی یا دوسرے کی کھال لگا دینا۔

Skin-graft : (n) وہ چمڑا جو دوسرے کے جسم سے لے کر کسی اور کے جسم پر پیوندی جراحی کے ذریعہ لگا دیا جائے۔

Skin-in : (v) (فرنیچر وغیرہ پر) فرانسیسی پالش کی پہلی تہ چڑھانا۔

Skin man : (n) ہوائی جہاز کے ڈھانچے پر دھات یا لکڑی کی چادر لگانے والا۔

Skin on : (v) (وارنش ، رنگ وغیرہ) بہت پتلی تہ چڑھانا۔

Skin planting : (n) جہاز یا کشتی کے اندر یا باہر چادریں چڑھانا۔

Skin test : (n) تاثر پذیری کی جانچ (جو مریض کی جلد پر کی جاتی ہے)۔

Skin-tight : (a) چست۔

Skin-tight : (n) چست لباس۔

Skin-wool : (n) مردہ بھیڑ کی اون۔

Skinball : (n) تاش کے ایک کھیل جس میں کھلاڑی اس پر شرط لگاتے ہیں کہ کون سا پتا جیتے گا۔

Skinch : (v) [Origin unkn.] کنجوسی کرنا : بخالت کرنا : خست کرنا۔

Skinflint : (n) (۱) کنجوس : بخیل : مکھی چوس۔ (۲) بوڑھا گھوڑا۔

Skinful : (a) (۱) جسم : جلد کے اندر کا گوشت اور ہڈی۔ (۲) مشک بھر : اتنی شراب جو ایک آدمی اٹھا سکے۔ (۳) بڑی مقدار۔

(۴) خمار آور مقدار (شراب کی) ۔

To have a skinful : (عام) مخمور ہونا : مست ہونا ۔

Skinhead : (n) (۱) گنجا : سرمنڈا شخص خصوصاً بحریہ کا مبتدی : بحریہ کا رنگروٹ ۔ (۲) (امریکا) چھوٹے بالوں والے تشدد پسند نوجوانوں کی ٹولی کا رکن ۔

Skink : (n) [Fr. or L. 'Scincus'.] چھوٹی قسم کی چھپکلی : ریگ ماہی ۔

Skink : (v) [MIG. MDU. 'Schenken'.] شراب نکالنا : شراب ڈھالنا یا پیش کرنا ۔

Skink : (n) شراب ۔

Skinker : (n) پیپے سے ڈھال کر شراب بیچنے یا پیش کرنے والا : شراب فروش ۔

Skinkle : (v) چمکنا دمکنا : جھلکنا : جگمگ جگمگ کرنا ۔

Skinkle : (v) (اسکاچستان) چھڑکنا ۔

Skinless : (a) (۱) بغیر کھال کا : بے جلد : بے چھلکے کا ۔ (۲) حساس : زود حس ۔

Skinned : (a) (۱) پوست دار : جلد دار : جلد کا : مقشر ۔ (۲) چھیلا ہوا : پوست اتارا ہوا ۔

Skinned : (a) بے دوب تختے کا ۔

Skinner : (n) (۱) سوداگر چرم : چرم فروش : چمڑا کمانے والا ۔ (۲) کھال کھینچنے والا ۔ (۳) دھوکا باز : فریبی ۔ (۴)جوڑی ہانکنے والا : جوت بان : مال برداری کے جانوروں کا گلہ بان ۔ (۵) کسی بڑی تعمیراتی مشین کو چلانے والا ۔ (۶) دیکھو Skin man ۔

Skinnery : (n) چرم فروش کا کارخانہ : چمڑا کمانے کا کارخانہ ۔

Skinniness : (n) دبلا پن : لاغری ۔

Skinning : (n) دیکھو Skinball

Skinny : (a) (۱) جلدی : جھلی سا ۔ (۲) دبلا پتلا ۔ (۳) ذلیل : کنجوس : بخیل ۔

Skinny-dipper : (n) برہنہ ہو کر تیرنے والا ۔

Skinny-dipping : (v) برہنہ ہو کر تیرنا ۔

Skintle / Scintle : (v) [Origin unkn.] (۱) اینٹ کا اس طرح ڈھیر لگانا کہ ہوا کے آنے جانے کا راستہ رہے ۔ (۲) (دیوار میں) بے قاعدہ طور پر اینٹ چننا ۔

Skioring : (n) دیکھو Skijoring

Skip : (n) (۱) زقند : جست : چھلانگ : پھلانگ ۔ (۲) ایک مضمون یا شغل کو چھوڑ کر دوسرے کو اختیار کر لینا : بیچ میں چھوڑ جانا : حذف ۔ (۳) (موسیقی) ایک سُر سے دوسرے سُر پر زیادہ وقفہ کے بعد جانا ۔ (۴) کتاب کا وہ حصہ جسے چھوڑ کر آگے بڑھ جایا جائے ۔ (۵) کالج کا خادم : خدمتگار (خصوصاً ڈبلن میں) ۔ (۶) وہ قرض دار جو ادائی کے ڈر سے اِدھر اُدھر بھاگا پھرے ۔

Hop, skip and jump : دیکھو Hop

Skip : (n) (۱) جھولا یا ٹوکرا جس کے ذریعے اشخاص یا سامان کان میں اوپر یا نیچے لائے جاتے ہیں : ڈول : اسکپ ۔ (۲)پتھر کوئلے کی سل جو پائے سے کاٹی جائے ۔ (۳)پتلا بھورا کاغذ جس سے ڈبے وغیرہ میں استر لگاتے ہیں ۔

Skip : (n) (شکر سازی) ایک خاص مقدار معین ۔

Skip : (n) Skipper کا مخفف ۔

Skip : (v) [OF. Scand origin.] (۱) زقند بھرنا : اچھلنا کودنا : چھلانگ مارنا (بکری کے بچوں وغیرہ کی طرح) ۔ (۲)بچوں (خصوصاً لڑکیوں کا) رسی ہاتھ میں لے کر اس طرح سے کودنا : رسی پھلانگنا یا پھاندنا ۔ (۳)دفعتاً ایک مضمون یا شغل کو چھوڑ کر دوسرے کو اختیار کر لینا : ایک کام کو چھوڑ کر دوسرے میں لگ جانا ۔ (۴) (عام) بھاگ کھڑا ہونا : اڑنچھو ہو جانا ۔ (۵)بیچ میں چھوڑ جانا : بیچ میں چھوڑ چھوڑ کر کرنا : جستہ جستہ کرنا (مطالبہ وغیرہ) ۔ (۶) (ایک ڈگری سے زیادہ وقفے کے ساتھ) ایک سُر سے دوسرے سُر پر جانا ۔ (۷) ملک چھوڑ کر چلا جانا ۔ (۸) اچھلانا : چھلانگ لگوانا ۔ (۹) نیچی پرواز کر کے اس طرح بم گرانا کہ وہ اچھل کر نشانے پر لگے ۔ (۱۰) جلدی سے اور خفیہ طور پر نکل جانا ۔ (۱۱)بغیر اجازت کے غیر حاضر رہنا ۔

Skip : (v) (شکر سازی) چینی کو ایک برتن سے دوسرے برتن میں تبدیل کرنا ۔

Skip : (v) کسی ٹیم کا کپتان بننا : کپتان کے فرائض انجام دینا ۔

Skip-bomb : (v) نیچی پرواز کر کے بمباری کرنا تاکے بم زمین سے اچھل

کر نشانے پر لگے ۔

Skip distance : (n) چھوٹا یامختصر فاصلہ ؛ سکیپ فاصلہ ۔

Skip hoist/ -elevator : (n) (کان کنی) ڈول ۔

Skip-mackerel : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Skip rope/ Skipping-rope : (n) ایک رسی جس کے دونوں طرف لکڑی کے دستے لگے ہوتے ہیں اور لڑکیاں اس سے پھلانگتی ہیں ۔

Skip-stop : (n) درمیانی ٹھہراؤ کو چھوڑتے ہوئے چلا جانا (لمس یا لفٹ وغیرہ کا) ۔

Skipjack : (n) (۱) کودن : خود پسند : بے مغز ۔ (۲) نٹ کھلونا ۔ (۳) مچھلی ، تتلی اور کیڑے کی قسم ۔

Skipjack : (a) (۱) کودن : خود پسند : بے مغز ۔ (۲) دکھاوے کی (چیز)۔ (۲) اچھلنے کودنے والا : زقند بھرنے والا ۔

Skippable : (a) قابل حذف : جسے چھوڑ کر آگے بڑھا جا سکے ۔

Skipper : (n) (۱) کودنے والا : زقند بھرنے والا ۔ (۲) (حیوانیات) ایک قسم کا بھونرا : ایک قسم کی تتلی : پنیر کے کیڑے کا پہل روپ ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۴) جستہ جستہ پڑھنے والا : چھوڑ چھوڑ کر پڑھنے والا ۔ (۵) ناعاقبت اندیش شخص ۔

Skipper : (n) [MLG. 'MDu, 'Schipper'.] (۱) ناخدا : جہاز کا کپتان : جہاز کا مالک ۔ (۲) کھیلوں میں کپتان ۔

Skipper : (v) نا خدا یا کپتان کا کام انجام دینا ۔

Skippered : (a) مگس کے پہل روپ سے بھرا ہوا ۔

Skipper's daughter : (n) سمندر کی لہریں جن میں پھین اٹھ رہا ہو ۔

Skippership : (n) ناخدائی : کپتانی ۔

Skippet : (n) مہر رکھنے کا لکڑی کا چھوٹا سا ڈبا ۔

Skipping : (n) کود : چھلانگ : جست : زقند ۔

Skippingly : (adv.) کودتے ہوئے : چھلانگ مار کر ۔

Skirl : (n) (۱) باریک اور تیز آواز : چیخ چیخ کر کی جانے والی گفتگو ۔ (۲) بین کی سی آواز ۔

Skirl : (v) (۱) چیخنا : باریک اور تیز آواز نکالنا ۔ (۲) باریک اور تیز آواز سے بجنا ۔ (۳) بین بجانا ۔ (۴) باریک اور تیز آواز میں گانا ۔

Skirl : (n) [Origin unkn.] مرغولہ : وہ چیز جو چکر کھانے سے بنے یا چکر کھائے ۔

Skirl : (n) چکر کھاتے ہوئے اڑنا ۔

Skirling : (n) چیخ : چیخنا : چلاّنا ۔

Skirling : (n) [Origin unkn.] سامن (مچھلی) کا بچہ ۔

Skirmish : (n) [late ME. 'Skarmuch'.] (۱) چھوٹی سی بے قاعدہ لڑائی ، جھڑپ ۔ (۲) مقابلہ : مڈبھیڑ ۔ (۳) معمولی کاروائی : کسی چیز کی ہلکی سی نمائش ۔

Skirmish : (v) (۱) چھوٹی ٹکڑیوں میں لڑنا : فوجوں کا آپس میں الجھ پڑنا ۔ (۲) ڈھونڈنا : تلاش کرنا (رسد وغیرہ) ۔

Skirmish line : (n) چھوٹی سی بے قاعدہ لڑائی لڑنے والوں کی صف ۔

Skirmisher : (n) چھوٹی سی بے قاعدہ لڑائی میں حصہ لینے والا سپاہی ۔

Skirr : (v) [Alter. of 'Scour'.] (۱) رفو چکر ہو جانا : بھاگ کھڑا ہونا : اڑنچھو ہو جانا ۔ (۲) تیزی کے ساتھ چلنا : دوڑنا یا اڑنا ۔ (۳) کسی چیز یا آدمی کی تلاش میں تیزی سے جانا ۔ (۴) ایک نظر ڈالنا : سرسری طور پر دیکھ لینا ۔

Skirr : (n) رگڑنے ریتنے کی آواز ۔

Skirret : (n) [ME. 'Skirwhit(e)'.] ایک قسم کی ترکاری ۔

Skirret : (n) [Origin unkn.] زمین کی پیمائش کرنے ، خندق کو سیدھ میں لانے وغیرہ کا ایک آلہ ۔

Skirt : (n) [ON. 'Skyrta'.] (۱) دامن : لہنگا : سایہ : زنانہ اور مردانہ لباس یا گون کا نچلا حصہ ۔ (۲) کنارہ : حاشیہ : سرحد ۔ (۳) (عام) عورت ۔ (۴) زین کا لٹکا ہوا حصہ ۔ (۵) بادبان کا عمودی یا ڈھلوان پہلو ۔ (۶) گھنٹی یا مدمکھی کے چھتے کا کنارہ ۔ (۷) اوجھڑی ۔ (۸) (جمع) شہر کا نواحی علاقہ ۔ (۹) کسی مقام کے گرد درختوں وغیرہ کی تعداد ۔ (۱۰) آخری لمحے ۔

Divided skirt : پتلون نما سایہ ۔

Skirt : (v) (۱) حاشیہ ہونا : کنارے پر واقع ہونا : متصل ہونا ۔ (۲) آس پاس یا کنارے کنارے چلنا ۔ (۳) دامن لگانا ۔

(۴)کنارے پر چلنا (آدمی یا جہاز کا) ۔ (۵) سرحد پر چلنا یا پھرتے رہنا ، ساحل کے یا دیوار کے کنارے کنارے چلنا ۔ (٦) قریب واقع ہونا ۔ (٧) (مشکل ، پیچیدگی یا خطرہ وغیرہ سے) گریز کرنا : بال بال بچنا ۔ (٨)(شکاری کتوں کا) بو کے ذریعے تعاقب کرنے میں غول کو چھوڑ دینا : لومڑی کے اصل راستے کو چھوڑ کر نکل جانا ۔ (٩) (بھیڑ کی) اون کے کنارے کو کاٹنا ، تراشنا ۔

Skirt : (v) [Origin unkn.] (اسکاچستان) تیزی سے بھاگ جانا ۔

Skirt-board : (n) (۱) وہ تختہ جس پر سایہ اور دوسرے کپڑوں کو رکھ کر استری کرتے ہیں ۔ (۲) دیکھو Skirting board ۔

Skirt-dance : (n) سائے کا ناچ : ایک قسم کا سنگت ناچ ۔

Skirt-dance : (v) سائے کا ناچ ناچنا ۔

Skirt-dancing : (n) دیکھو Skirt-dance

Skirt-roof : (n) دو منزلوں کے درمیان کی بناوٹی چھت ۔

Skirter : (n) بو کے ذریعے تعاقب میں غول چھوڑ دینے والا کتا ۔

Skirting : (n) (۱) حاشیہ : کنارہ : سرحد ۔ (۲) سائے کا کپڑا ۔ (۳) دیوار کے نچلے حصے کا عمودی حاشیہ ۔ (۴)(جمع) گھٹیا قسم کی یا گندہ اون جو بھیڑ کے بال کے کناروں سے کاٹی جاتی ہے ۔

Skirting-board : (n) گوٹ تختہ : تختہ جو کمرے کی دیوار کے نچلے حصے میں لگا رہتا ہے ۔

Skirting-leather : (n) زین یا لگام بنانے کا چمڑا ۔

Skirtlingly : (adv.) حاشیہ بناتے ہوئے ۔

Skirtless : (a) بے دامن : بے سایہ ۔

Skirtlike : (a) دامن سے مشابہ : سایا سے مشابہ ۔

Skirty : (a) (اون) جس میں حد سے گھٹیا اور گندے قسم کے اون کے کنارے ہوں ۔

Skit : (n) (۱) ہلکی ہجو ۔ (۲) ہلکی پھوار : پانی کی بوچھار ۔ (۳) شوخ لڑکی : لا ابالی لڑکی ۔

Skit : (v) (۱) کودنا : اچھلنا ۔ (۲)ہلکی پھلکی ہجو لکھنا ۔

Skite : (v) [of. Scand origin.] (۱) تیزی سے جانا یا چلنا ۔ (۲) چھچھلتے ہوئے نشانے پر لگنا ۔

Skite : (n) (۱) اچانک ضرب یا ٹکر ۔ (۲) چال : داؤں : اٹکھیلی : شرارت ۔

Skite : (n) [ME. 'Skyten'.] بد مزاج اور گستاخ آدمی ۔

Skite : (n) (آسٹریلیا) شیخی : ڈینگ : تعلی : لاف زنی ۔

Skite : (n) شیخی باز : ڈینگ باز : ڈینگ مارنے والا شخص ۔

Skitter : (v) (۱) آہستہ آہستہ یا جلدی سے پھسلنا ۔ (۲) جلدی جلدی چلنا : بو قدمے بھاگنا ۔ (۳) چارے کو سطح آب پر ڈال کر مچھلی کا شکار کرنا ۔ (۴) پانی کے چھینٹے اڑانا (مرغابیوں وغیرہ پر) ۔

Skitter : (n) (۱) بھگدڑ : بھاگڑ : جلدی جلدی کا سفر ۔ (۲) سرسراہٹ : کھڑ کھڑاہٹ ۔

Skittery : (a) (۱) بھڑکنے والا : بے چین : شوخ (گھوڑا) ۔ (۲) (خصوصاً عورت) متلون مزاج : لگاوٹ باز : چنچل : چلبلی : شوخ : چونچال : سیلانی : آوارہ : بد وضع ۔ (۳) چست : طرار : پر جوش : جاندار ۔ (۴)محتاط : پر احتیاط : ڈرپوک ۔

Skittish : (a) دیکھو Skittery

Skittishly : (adv.) شوخی سے : چنچل پن سے ۔

Skittishness : (n) شوخی : چنچل پن ۔

Skittle : (n) (۱) (جمع) ایک قسم کا کھیل جو میخوں سے کھیلا جاتا ہے یہ سب ایک گیندے سے گرائی جاتی ہیں ۔ (۲)(عام و فجائیہ) لغو بات ہے : مہمل ہے ۔ (۳) اسکیٹل کھیل کی میخ ۔ (۴)شطرنج کی بازی جو سنجیدگی سے نہ کھیلی جائے ۔ (۵) (جمع) کھیل : تفریح ۔

(Not) all bear and skittles : کھیل : تماشا : تفریح : کھیل نہیں ہے ۔

Skittle : (v) (۱) (کرکٹ) بلے بازوں کو یکے باد دیگرے تیزی سے آؤٹ کر دینا ۔ (۲) اسکیٹل کھیل کھیلنا ۔

Skittler : (n) (کرکٹ) بلے بازوں کو یکے باد دیگرے تیزی سے آؤٹ کر دینے والا ۔

Skittling : (n) غیر سنجیدگی سے شطرنج کھیلنا ۔

**Skive/ Skieve : (n)** [Du. 'Schiff'.] جواہرات پر پالش کرنے کی چرخی۔

**Skive : (n)** چمڑے کا کٹا ہوا ٹکڑا : پتلا کٹا ہوا سڈول چمڑا۔

**Skive : (n)** [ON. 'Skifa'.] (کھال چمڑے وغیرہ کو) پھاڑنا : کاٹنا : چھانٹنا : تراشنا۔

**Skive : (v)** (جواہر کی سطح کو) ریتنا : ہموار کرنا۔

**Skive : (v)** [Origin unkn.] (۱) سبک رفتاری سے چلے جانا۔ (۲) جلدی سے چلے جانا۔

**Skiver : (n)** [Origin unkn.] دیکھو Skewer

**Skiver/ Skyver : (n)** (۱) پتلا کٹا ہوا چمڑا۔ (۲) چمڑا کاٹنے والا یا والی (آدمی یا چھری)۔

**Skiver : (n)** چمڑا کاٹنا۔

**Skiver : (v)** جسم میں سیخ یا میخیں ٹھونک کر ہلاک کرنا۔

**Skiving : (n)** (چمڑے ، کھال وغیرہ کو) پھاڑنا : کاٹنا : چھانٹنا : تراشنا۔

**Skivvy : (n)** [Perhaps alter of Slavey.] دائی : نوکرانی۔

**Sklent : (v)** [ME. 'Sclenten'.] (۱) ترچھی نظر سے دیکھنا۔ (۲) تہمت لگانا : بدنام کرنا۔ (۳) ترچھا کرنا : ڈھلوان کرنا یا بنانا۔

**Sklim : (v)** [Origin unkn.] (۱) (اسکاچستان) چڑھنا۔

**Skoal : (n)** [Dan. 'Skal'.] جام صحت۔

**Skoal : (v)** کسی کا جام صحت پینا۔

**Skolly : (n)** [Afric, 'Skorrimorrie'.] نوجوان گنڈا : غنڈا : شہدا۔

**Skookum : (n)** [Chinook jargon.] بہت : پربت۔

**Skookum : (a)** (۱) طاقتور : مضبوط۔ (۲) اعلی درجے کا۔

**Skookum-house : (n)** جیل : قید خانہ۔

**Skreak/ Skreek/ Skreich/ Skriegh : (n)** دیکھو Screech

**Skrimshander : (n)** [Origin unkn.] دیکھو Scrimshaw

**Skrimshander : (v)** دیکھو Scrimshaw

**Skrimshank : (n)** دیکھو Scrimshank

**Skua : (n)** [Fraeroese, 'Skugvur'.] مرغابی کی بعض اقسام : پاغو : کرکر۔

**Skulduggery / Skullduggery/ Sculduggery/ Sculldugger y : (n)** (۱) (اسکاچستان) زنا۔ (۲) بے ایمانی : بے ایمانی کا رجحان۔ (۳) عریانیت۔

**Skulk : (n)** (۱) دبکنے والا : جی چرانے والا : چھپنے والا۔ (۲) (لومڑیوں کا) غول۔

**Skulk/ Sculk : (v)** [of Scand origin.] (۱) چھپ رہنا : دبک رہنا : چپکے سے چل دینا۔ (۲) گھات میں ہونا۔ (۳) (خطرے سے) منہ چھپانا : پہلو بچانا : کھسک جانا۔ (۴) (کام سے) جی چرانا۔ (۵) نظروں سے بچنا۔

**Skulker : (n)** دبکنے والا : جی چرانے والا : چھپنے والا۔

**Skulkingly : (adv.)** دبک کر ، چھپ کر : پہلو بچاتے ہوئے : جی چراتے ہوئے۔

**Skull : (n)** [ME. 'Scolle, Schulle'.] (۱) کھوپڑی : کاسۂ سر : جمجمہ۔ (۲) دماغ : ذہن۔ (۳) کھوپڑی کی تصویر۔ (۴) چندیا۔ (۵) خود کی چندیا۔ (۶) ایک پودا جس کا پھول خود کی شکل کا ہوتا ہے۔ (۷) دھات یا دھات کی میل کی تہ جو اس ظرف پر جم جاتی ہے جس میں پگھلی ہوئی حالت میں رکھی جاتی ہے۔

**Skull :** دیکھو Scull

**Skull-cap : (n)** (۱) مخمل کی ٹوپی۔ (۲) ایک قسم کا خود۔ (۳) فرق سر : چندیا۔ (۴) (چٹان وغیرہ کی) گنبد دار ٹوپی کی طرح کی تہ۔

**Skull-fish : (n)** دو سال سے زیادہ عمر کی وہیل مچھلی۔

**Skull guard : (n)** مزدوروں کا حفاظتی خود۔

**Skull practice : (n)** (۱) ورزش سکھانے والے کی تربیتی کلاس۔ (۲) (مشاورت ، مباحثہ یا تبادلۂ خیالات وغیرہ کی) میٹنگ ، جلسہ۔ (۳) ذہنی مشق۔

**Skulled : (a)** کھوپڑی کار : جمجمہ دار۔

**Skunk : (n)** [Amer. Indian, 'Segankw or Segongw'.] (۱) امریکا

کا ایک گوشت خور جانور جو اپنی حفاظت کے لئے سخت بدبو نکالتا ھے ؛ امریکی نیولا ؛ بدبوئی نیولا ۔ (۲)امریکی نیولے کا سمور ۔ (۳) ذلیل شخص ۔

Skunk : (v) شکست فاش دینا (جس میں حریف کوئی اسکور نہ بنا سکے) ۔

Skunk-bird/ -blackbird : (n) ایک امریکی چڑیا جس کے سر کا رنگ امریکی نیولے سے ملتا جلتا ہوتا ھے ۔

Skunk cabbage : (n) بدبوئی کرم کلہ ۔

Skunk-head : (n) ایک قسم کی بطخ ۔

Skunk-weed : (n) دیکھو Skunk-cabbage

Skunkish : (a) (۱) امریکی نیولا سے مشابہ ۔ (۲) ذلیل ؛ قابل نفرت ۔

Skunky : (a) امریکی نیولا سے مشابہ ۔

Skupshtina : (n) [Serb.] سرویا کی پارلیمنٹ ؛ یوگوسلاویا کی پارلیمنٹ ۔

Sky : (n) [ON. 'Sky'] (۱) آسمان ؛ فلك ؛ چرخ ؛ آکاش ؛ سما ۔ (۲) آب و ہوا ؛ فضا ؛ خطہ ؛ موسم ؛ رُت ۔ (۳) آسمان کا رنگ ؛ آسمانی رنگ ۔ (۴) (مصوری چیز کی) لا محدود یا لامتناہی مقدار یا درجہ ۔

In the skies : وجد میں ؛ موج میں ؛ ترنگ میں ۔

To the skys or skies : انتہائی درجہ ؛ حد درجہ ؛ اسراف سے ؛ جوش سے ۔

Sky : (v) (۱) (عام) سکے کو اوپر اچھالنا (اس کے چت یا پٹ گرنے سے فیصلہ کرنے کے لئے)۔ (۲) (کرکٹ) اونچی ہٹ مارنا۔ (۳) دیوار پر تصویر اونچی ٹانگنا (خاص کر نمائش میں) ۔ (۴) (کسی شخص کو) بے جا طور پر اچھالنا ۔ (۵) سوتی کپڑے کو رنگنے میں ہوا سے گزارنا ۔ (۶)اندھا دھند بڑھنا ۔ (۷) (آسمان کی طرح) ڈھك لینا ؛ چھپا لینا ۔

Sky-arm : (n) ہوائی فوج ۔

Sky ball/ Skyball : (n) [Origin unkn,] نکما ؛ ناکارہ ۔

Sky-bink : (n) برف کا عکس جو افق پر نظر آتا ھے ۔

Sky-blue : (n) آسمانی رنگ ۔

Sky-blue : (a) آسمانی ۔

Sky cap : (n) (ہوائی اڈے پر) دستی سامان ڈھونے والا حمال ، قلی ۔

Sky compass : (n) ایک قسم کا قطب نما جسے جہاز راں سورج کا محل معلوم کرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Sky cover : (n) (آسمان کا) بادل سے چھپا ہوا حصہ ۔

Sky-diving : (n) آسمان سے چھلانگ لگانے کا کھیل جس میں زمین کے قریب آکر چھاتے کو کھولا جاتا ھے ۔

Sky-dome : (n) تھیٹر کا وہ گنبد جس کو آسمان بنا کر پیش کیا جاتا ھے ۔

Sky-flyer : (n) حوصلہ مند شخص ؛ اولوالعزم شخص ۔

Sky-gazer : (n) ایک قسم کا تکونا بادبان ۔

Sky-high : (a) (۱) بہت اونچا ۔ (۲) غیر معمولی طور پر اونچا ۔ (۳) سرگرمی سے؛ جوش سے ۔ (۴) ٹکڑے ٹکڑے ہو کر ؛ الگ الگ ۔

Sky-high : (a) (۱) بہت اونچا ؛ سر بفلك ؛ آسمان سے باتیں کرنے والا بلند پرواز ۔ (۲) بہت گراں ؛ بہت مہنگا۔

Sky hoot : (v) دیکھو Scoot

Sky jack : (v) ہوائی جہاز اغوا کرنا۔

Sky jacked : (a) اغوا کیا ہوا ہوائی جہاز ۔

Sky jacker : (n) ہوائی جہاز اغوا کرنے والا ۔

Sky jacking : (n) ہوائی جہاز کا اغوا کرنا۔

Sky-light/ Skylight : (n) (۱) روشن دان ؛ تاب دان (چھت میں) ۔ (۲) سماوی روشنی ۔

Sky light : (v) روشن دان بنانا (چھت میں) ۔

Sky line : (v) آسمان کے پس منظر میں خاکہ بنانا۔

Sky-line : (n) (۱) خط فلکی ؛ افق ۔ (۲) پہاڑی یا عمارت وغیرہ کا خاکہ (آسمان کے) پس منظر میں بنا کر دیکھا جائے ۔

Sky-liner : (n) دیکھو Airline

Sky-mark : (n) آسمان کے پس منظر میں نظر آنے والی کوئی چیز۔

Sky-marker : (n) وہ شعلہ جو ہوائی حملہ کرنے والا جہاز نشانے کی نشاندہی کے لئے گراتا ہے۔

Sky-parlour : (n) مکان کا سب سے اوپری کمرہ۔

Sky-pilot : (n) (۱) (عام) پادری : کشیش۔ (۲) سندیافتہ ہواباز۔

Sky-port : (n) ہیلی کو پٹر کے اترنے اور پرواز کرنے کا مستقر۔

Sky-rider : (n) ہوائی میں سفر کرنے والا۔

Sky-rocket : (n) ہوائی بان : ہوائی (آتش بازی)۔

Sky rocket : (v) (۱) یکایک اور تیزی سے اٹھنا : بلند ہونا یا بلند کرنا۔ (۲) کوئی مہمل حرکت کرنا : لا ابالی حرکت کرنا۔ (۳) بسرعت اور غیر متوقع طور پر ترقی دینا۔

Sky-sail/ Skysail : (n) ایک قسم کا بادبان۔

Sky-scape : (n) منظرۂ آسمان : منظرۂ فلک : فلکی منظر : وہ تصویر جس میں زیادہ تر آسمان کا منظر دکھایا گیا ہو۔

Sky-scrape : (v) فلک بوس عمارت تعمیر کرنا۔

Sky-scraper : (n) (۱) (بحری) ایک قسم کا تکونا بادبان۔ (۲) فلک بوس عمارت : کئی منزل کی عمارت۔

Sky-shade : (n) ایک پردا جو آسمان کی روشنی کم کر دینے کے لئے فوٹو کیمرہ میں لگاتے ہیں۔

Sky-sign : (n) (۱) آسمانی علامت۔ (۲) ایک قسم کا اشتہار جو اس طرح تیار کیا گیا ہو کہ اس کے حروف رات کو چمکتے ہوں (جیسے آسمان پر لکھے گئے ہوں)۔

Sky-stone : (n) حجر شہابی۔

Sky-trooper : (n) چھاتا بردار فوجی۔

Sky-troops : (n) چھاتا بردار فوج : ہوائی فوج۔

Sky-truck : (n) وزنی سامان کو ڈھونے والا مال بردار طیارہ۔

Sky-wave : (n) سمائی موج : غیر مستقیم موج۔

Sky-way : (n) (۱) ہوائی راستہ۔ (۲) اونچی شاہراہ۔

Sky-write : (v) (۱) ہوائی جہاز کے ذریعے نمائش کرنا یا مشتہر کرنا۔ (۲) بہت زیادہ مشتہر کرنا۔

Sky-writing : (n) ہوائی جہاز سے نکلنے والے دھوئیں سے لکھی تحریر (اشتہار یا نمائش کے طور پر)۔

Skyborne : (a) ہوائی۔

Skycoach : (n) تجارتی ہوائی جہاز جس میں کم کرائے پر سفر کیا جاتا ہے لیکن اس میں سونے کا یا اور دوسرا انتظام نہیں ہوتا ہے۔

Skye/ Skye-terrier : (n) [Gael. 'Sgith'.] اسکاٹ لینڈ کا ایک کتا جو فاختئی رنگ، چھوٹی ٹانگوں اور لمبے جسم کا ہوتا ہے۔

Skyer : (n) آسمانی ہٹ : اونچی ہٹ۔

Skyey/ Skiey : (a) (۱) آسمان سے متعلق : آسمانی : بلند۔ (۲) آسمان کے مثل۔

Skyful/ Skyfull : (n) آسمان بھر۔

Skyish : (a) بلند : بہت اونچا : سریہ فلک : آسمان سے مشابہ۔

Skylark : (n) توا : چکاوک : چنڈول۔

Skylark : (v) اچھل کود کرنا : کسی کے ساتھ مذاق کی حرکتیں کرنا : شرارتیں کرنا۔

Skyless : (a) بے آسمان کا۔

Skylook : (v) (لکڑی کا) اونچی جگہ سے جائزہ لینا یا پیمائش کرنا۔

Skyman : (n) (۱) (عام) چھاتا بردار فوج : ہوائی فوج۔

Skyr : (n) [ON. 'Skera'.] (۱) گھنا دہی۔ (۲) ایک قسم کی مٹھائی جسے کھانا کھانے کے بعد کھاتے ہیں۔

Skyre : (v) [ME. 'Skyre, Skire'.] (اسکاچستان) چمکنا : دمکنا۔

Skysweeper : (n) ایک قسم کی طیارہ شکن توپ۔

Skyward : (adv.) آسمان کی طرف : سوئے آسمان۔

Skyward : (a) آسمان کی طرف کا : جانب عرش کا۔

Skywards : (adv.) دیکھو Skyward

Slab : (n) [Origin unkn.] (۱) سِل ۔ (۲) (لکڑی کے کندے کا) اوپری ٹکڑا ۔ (۳) پتھر یا لکڑی کا چوکا ۔ (۴) (نباتیات) گنٹھی کا داب (خصوصاً نرگس کی گنٹھی کا) ۔

Slab : (n) [Of Scand origin.] (۱) جوہڑ : ڈبرا : کیچڑ سے بھری ہوئی جگہ ۔ (۲) کیچڑ : گیلی جگہ ۔

Slab : (a) (۱) گاڑھا اور لیس دار ۔ (۲) رقت آمیز طور پر جذباتی ۔

Slab : (v) (۱) تختے کاٹنے کے لئے کندے یا درخت کے چاروں طرف سے) بیرونی ٹکڑے کاٹنا ۔ (۲) سل بنانا ۔ (۳) (راستے پر) سل بچھانا ۔

Slab : (n) بادبان کا لٹکا ہوا حصہ ۔

Slab-sided : (a) چپٹے پہلوؤں والا ۔

Slab-stone : (n) پتھر کی وہ قسمیں جن سے سلیں آسانی سے بن جاتی ہیں ۔

Slabber : (n) (۱) رال : لعاب دہن : بہت زیادہ رال بہنا ۔ (۲) رقت آمیز گفتگو : جذباتی گفتگو ۔

Slabber : (v) (۱) تھوک سے بھر دینا ۔ (۲) تر کر دینا : گندہ کر دینا ۔ (۳) جلدی جلدی نگلنا ۔ (۴) منہ سے بچوں کی طرح رال بہانا ۔

Slabber : (n) (۱) (لکڑی کے کندے کا) اوپری حصہ کاٹنے کا آرا مشین ۔ (۲) پیچ اور ڈھبری کو ہموار کرنے کی مشین ۔

Slabbery : (a) (۱) رقت آمیز (جذبہ ، گفتگو) ۔ (۲) کیچڑ سے بھرا ۔

Slabbiness : (n) گاڑھا اور لیس دار ہونا ۔

Slabbing : (n) (۱) کندہ سازی ۔ (۲) کندے : سِل ۔

Slabby : (a) سل نما : سلوں سے ڈھکا ہوا ۔

Slabby : (a) (۱) گیلا : گدلا : کیچڑ سے بھرا ۔ (۲) (رقیق) گاڑھا ۔

Slabline : (n) [Du. 'Slaplign'.] چھوٹی رسی جو سب سے بڑے بادبان کو لپیٹا جاتا ھے ۔

Slack : (n) [ON. 'Slakki'.] (۱) تنگ گھاٹی : گڑھا ۔ (۲) دلدل ۔

Slack : (n) [late ME. 'Sleck'.] کوئلے کا چورا : کیری ۔

Slack : (n) (۱) لہروں یا مدو جزر کا رک جانا ۔ (۲) بیکاری کا وقفہ : کسی کاروبار یا کام میں سُستی ۔ (۳) ڈھیلی لٹکی ہوئی رسی ۔ (۴) گستاخی ۔ (۵) (جمع) پتلون : پاجامہ ۔ (۶) بے تاکید ہجا ۔

Slack : (a) [OE. 'Slaec'.] (۱) سست : مجہول : کاہل : غفلت کرنے والا : غافل ۔ (۲) آہستہ : آہستہ آہستہ : تھوڑا سا ۔ (۳) ہلکی (گرمی) معتدل ۔ (۴) ڈھیلا : لٹکا ہوا : ڈھیلی ۔ (۵) نرم : ڈھیلا ۔ (۶) (صوت) کمزور (حرف علت) ۔

Slack : (adv.) دیکھو Slackly

Slack : (v) (۱) سستی کرنا : غفلت برتنا ۔ (۲) دھیما کرنا یا ہونا ۔ (۳) بجھانا (پیاس) ۔ (۴) چھوڑ دینا : ڈھیل دے دینا ۔ (۵) ڈھیلی کرنا (رسی وغیرہ)۔ (۶) بجھانا (چونے کو)۔ (۷) سست رہنا : سست ہونا ۔ (۸) ڈھیلا ہونا ۔ (۹) بجھنا (چونے کا) ۔ (۱۰) ملائم بنانا : نرم کرنا ۔

Slack-baked : (a) تھوڑی سے یا ہلکی سینکی ہوئی (روٹی) ۔

Slack-barre/ -cask : (n) خشک چیزیں رکھنے کا پیپا ۔

Slack-coal : (n) کوئلے کا چورا ۔

Slack-filled : (a) نا مکمل طور پر یا مغالطے کے طور پر بند کیا ہوا : غیر معمولی طور پر یا حد سے زیادہ ڈھیلا باندھا ہوا ۔

Slack-ice : (n) ٹوٹی ہوئی برف (کی چٹان) جو سطح آب پر آہستہ آہستہ بہتی رہتی ھے ۔

Slack in stays : (a) سست رفتار (جہاز) ۔

Slack jaw : (n) تھکا دینے والی گستاخانہ گفتگو ۔

Slack-jawed : (a) جس کا نچلا ہونٹ لٹکا ہوا ہو (خصوصاً حیرت یا بے وقوفی میں) ۔

Slack-lip : (n) دیکھو Slack jaw

Slack-rope : (n) (قلابازوں کی) ڈھیلی رسی ۔

Slack spined : (a) کمزور : غیر مؤثر : بے اثر ۔

Slack-suit : (n) روزمرہ یا کھیل میں استعمال کیا جانے والا آرام دہ سوٹ ۔

Slack-twisted : (a) کمزور : غیر مستقل مزاج ۔

Slack-water/ Slackwater / Slack water : (n) (۱) تھما ہوا پانی

(جزر کے وقت) ۔ (۲) سمندر کا وہ حصہ جس میں دھارا نہ ہو ۔ (۳) دریا کا تھما ہوا حصہ جہاں دھارا نہ ہو۔

**Slack-water navigation : (n)** جہاز رانی جو بند وغیرہ بنا کر کی جائے ۔

**Slack-wire : (n)** قلا بازوں کا ڈھیلا تار ۔

**Slackage : (n)** ڈھیلا ہونا ؛ سست ہونا ؛ مندا ہونا ۔

**Slacken : (v)** (۱) ڈھیلا کرنا ؛ سست کرنا ؛ ڈھیلی کرنا ۔ (۲) کمزور کرنا ؛ گرانا ؛ گرنے دینا ۔ (۳) ڈھیل دینا ۔ (۴) (خیالات وغیرہ کی) باگ ڈھیلی کرنا ۔ (۵) نرم کر دینا یا ہونے دینا ۔ (۶) سست ہو جانا ؛ کاہل ہو جانا ؛ غفلت برتنا ۔ (۷) مندا ہو جانا ۔ (۸) آہستہ ہو جانا ۔ (۹) (چونے کا) بجھ جانا ۔ (۱۰) نرم ہو جانا ؛ ملائم ہو جانا ۔

**Slacken : (n)** میل جو پگھلاتے وقت کچدھات میں ملاتے ہیں ۔

**Slackening : (n)** دیکھو Secline, Moderation

**Slacker : (n)** (۱) آب بند میں پانی روکنے کا دروازہ ۔ (۲) سست ؛ کاہل ؛ کام چور ۔

**Slackerism : (n)** سستی ؛ کاہلی ؛ کام چوری ۔

**Slackly : (adv.)** ڈھیلے پن سے ؛ سستی سے ؛ غفلت سے ؛ کاہلی سے ۔

**Slackness : (n)** سستی ؛ غفلت ؛ کاہلی ؛ ڈھیل ؛ سرد بازاری ؛ مندا ہونا ۔

**Sladang :** دیکھو Seladang

**Slade : (n) [OE. 'Slaed'.]** چھوٹی گھاٹی ؛ جنگل کے بیچ میں کھلا ہوا میدان ۔

**Slade : (n) [Alt. of 'Slide'.]** ہل کی بیٹھک ؛ سہاگا ۔

**Slag : (n) [MLG. 'Slagge'.]** (۱) دھات کا میل جو کچی دھات صاف کرنے میں نکلتا ھے ؛ تفالہ ؛ خبث ۔ (۲) شیشے جیسا مادہ جو پگھلاتے وقت دھاتوں سے الگ ہو جاتا ھے ۔ (۳) (ارضیات) رَماد برکان ، کھنگر ۔ (۴) بیکار چیز ۔

**Slag glass : (n)** غیر شفاف ابری شیشہ ۔

**Slag-hearth : (n)** سیسے کے کھنگر تیار کرنے کی بھٹی ۔

**Slag-lead : (n)** ایک قسم کا سیسہ ۔

**Slaggy : (a)** ثُفالہ نما یا اس سے متعلق ؛ (دھات کے) میل سے متعلق یا مشابہ ۔

**Slaggless : (a)** بے کھنگر کا ۔

**Slainte : (Interj.)** (آئرستان) سلام کرنے یا جام صحت پینے کا حرف فجائیہ ۔

**Slaister : (v) [Origin unkn.]** گندہ چیزوں سے گھرا ہوا ہونا ۔

**Slaister : (n)** گندگی ۔

**Slakable : (a)** قابل آب آمیزی ۔

**Slake : (n)** بجھاؤ ؛ آب آمیزی ۔

**Slake : (v) [OE. 'Slacian'.]** (۱) بجھانا ؛ تسکین دینا (پیاس کو) ۔ (۲) تسکین دینا (جذبہ انتقام کو) ۔ (۳) بجھانا ؛ کیمیاوی طریقے سے پانی میں حل کرنا (چونے کو) ؛ چونے کا بجھنا ۔ (۴) (آگ کا) بجھنا ؛ مدھم ہونا ؛ بجھانا ؛ مدھم کرنا ۔

**Slake/ Slake kale : (n) [ME. 'Slak'.]** ایک قسم کی کائی ۔

**Slake : (v)** آلودہ کرنا ؛ دھبا ڈالنا ؛ داغ لگانا ۔

**Slake : (n)** کوئلے کا چورا ۔

**Slake-trough : (n)** پانی کی ناند جس میں لوہار گرم چیزوں یا اوزاروں کو ٹھنڈا کرتا ھے ۔

**Slaked lime : (n)** بجھا چونا ۔

**Slakeless : (a)** نہ بجھنے والی ؛ غیر تسکین پذیر ۔

**Slaker : (n)** (۱) چونا بجھانے والی مشین ۔ (۲) چونا بجھانے والا مزدور ۔

**Slaky : (a)** کیچڑ میں لت پت ؛ کیچڑ بھرا ۔

**Slalom : (n)** اسکی (Ski) کی دوڑ جس میں راستے میں رکاوٹیں (جھنڈے) کھڑی کر دی جاتی ہیں ۔

**Slam : (n)** (۱) زور دار دھچکا ؛ زبردست ٹکر ۔ (۲) دھڑا کا ؛ دھڑ سے بند ہونے کی آواز ۔ (۳) سخت نکتہ چینی ۔

**Slam/ Slamm : (n)** (تاش میں اور خصوصاً برج میں) سبھی ہاتھ جیتنا یا ہارنا ۔

Slam : (v) [Of Scand origin.] (۱) زور سے بند کرنا یا ہونا : (دروازے وغیرہ کا) دھڑ سے بند کرنا یا ہونا ۔ (۲) کسی شے کو زور سے پٹکنا : دھڑ سے پٹک دینا ۔ (۳) مارنا : پیٹنا ۔

Slam : (v) (برج میں) سبھی ہاتھ لے کر شکست دینا : بری طرح ہرا دینا : سبھی ہاتھ لے لینا : آسانی سے جیت جانا ۔

To salm the door : گفتگو کرنے یا غور کرنے سے انکار کر دینا : دروازہ بند کر دینا ۔

To slam the door in one's face : داخلہ یا شنوائی نہ ہونے دینا ۔

Slam : (adv.) (۱) دھڑاکے سے : دھڑ سے ۔ (۲) صاف طور پر : بالکل : مکمل ۔

Slam-bang/ Slam bang : (adv.) دھڑ سے : دھڑاکے سے : زور سے ۔

Slam(-)bang : (v) (۱) شور و غل کرنا : غل غپاڑہ کرنا ۔ (۲) پیٹنا : ٹھوکنا ۔

Slam(-)bang : (n) شور و غل : غل غپاڑہ ۔

Slammakin/ Slammerkin : (n) [Origin unkn.] پھوہڑ عورت : بے سلیقہ عورت ۔

Slammakin/ Salmmerkin : (a) بے سلیقہ : پھوہڑ ۔

Slanchwise/ Slanchways : (adv.) ترچھا (اور کسی چیز کی طرف)رخ کئے ہوئے ۔

Slander : (n) [ME. 'Sclaundre'.] (۱) بہتان : تہمت : اتہام : افترا : جھوٹا الزام ۔ (۲) غیبت : بد گوئی : افترا پردازی ۔ (۳)(قانون) ہتک عزت (جو زبانی جھوٹا بیان دے کر یا الزام لگا کر کی جائے) ۔

Slander : (v) تہمت لگانا : بہتان باندھنا : جھوٹا بیان دے کر یاالزام لگا کر ہتک عزتی کرنا ۔

Slanderer : (n) مفتری : بد گو : بہتان لگانے والا : غیبت کرنے والا ۔

Slanderous : (a) (۱) تہمت انگیز : افترا پردازانہ : ہتک آمیز ۔ (۲)افترا پرداز ۔

Slanderously : (adv.) ہتک آمیز طریقے سے : افترا پردازی سے ۔

Slanderousness : (n) ہتک آمیزی : افترا پردازی : بد گوئی ۔

Slang : (n) [Origin unkn.] لمبا کم چوڑا زمین کا ٹکڑا ۔

Slang : (n) [A word of Cant origin.] (۱) عامیانہ لفظ یا محاورہ : عامیانہ زبان ۔ (۲) کسی خاص طبقے یا پیشے کی زبان : وہ لفظ یا محاورہ جو کسی خاص پیشے یا طبقے میں رائج ہو : کسی خاص پیشے کی اصطلاح ۔ (۳) گشتی تماشا ۔

Slang : (n) [Du.] (۱) گھڑی کی زنجیر : (کسی قسم کی) زنجیر ۔ (۲) (جمع) بیڑی : جولان :پالنگ ۔

Slang : (a) (۱) عامیانہ ۔ (۲) (ناپ تول) کم : ناقص ۔

Slang : (adv.) کم تولتے ہوئے : کم وزن کے ساتھ ۔

Slang : (v) (۱) دھوکا دینا : فریب دینا ۔ (۲) کم تولنا ۔ (۳) گالی دینا : ڈانٹنا ۔

Slang cove / -cull : (n) کسی تماشے یا نمائش کا منتظم ۔

Slangily : (adv.) عامیانہ طور پر ۔

Slanginess : (n) عامیانہ ہونا ۔

Slangish : (a) کسی قدر عامیانہ ۔

Slangishly : (adv.) کسی قدر عامیانہ طور پر ۔

Slangism : (n) عامیانہ لفظ یا زبان ۔

Slangister : (n) عامیانہ الفاظ یا محاورے یا زبان استعمال کرنے والا ۔

Slanguage : (n) عامیانہ زبان ۔

Slangwhang : (v) [f. Slang + whang.] گالی دینا : بدزبانی کرنا ۔

Slangwhanger : (n) . بد زبان ۔

Slangy : (a) (۱) عامیانہ : عامیانہ زبان کا ۔ (۲) عامیانہ زبان استعمال کرنے والا : جس میں عامیانہ زبان استعمال کی گئی ہو ۔ (۳)(لباس) بھڑکیلا : بھڑک دار ۔ (۴) نمائشی : ڈینگیا : بڑھ بڑھ کر باتیں کرنے والا ۔

Slant : (n) (بحری) موافق ہوا : جھونکا ۔

Slant : (n) [ME.] (۱) ڈھلان : ڈھال : ترچھاپن ۔ (۲) ترچھی وضع ۔ (۳) ترچھی شعاع ۔ (۴) (کان کنی) ترچھی سرنگ ۔ (۵)ڈھلوان پینٹے والا خط ۔ (۶) تجربے کی ترچھی

نلکی میں رکھی ہوئی جراثیمی کشت ۔ (۷) طعن ؛ چوٹ ۔ (۸) موقع : محل ۔ (۹) (امریکا) نقطۂ نظر ۔

**Slant : (adv.)** ڈھلوان کی طرح ؛ ترچھا ہو کر ۔

**Slant : (a)** (۱) ترچھی (ہوا) ۔ (۲) ڈھلوان : ترچھا ۔ (۳) متعصب : طرفدار ۔

**Slant : (v)** (۱) ڈھلوان ہونا : ترچھا ہونا ۔ (۲) ڈھلوان کرنا : ترچھا کرنا ۔ (۳) ترچھا سفر کرنا یا جانا ۔ (۴) رجحان رکھنا ۔ (۵)ترچھا کاٹنا ۔

**Slant-eye : (n)** ترچھی آنکھوں والا شخص ۔

**Slant-eyed : (a)** ترچھی آنکھوں والا ۔

**Slantable : (a)** متعصبانہ ۔

**Slanter : (n)** فریبی : دغاباز : دھاندلی کرنے والا ۔

**Slanter : (n)** ترچھا کرنے والا : ترچھی تحریر لکھنے والا ۔

**Slantindicular/ Slantingdi .ular/ Slantendicular : (a)** ترچھا : ڈھلوان ۔

**Slantindiculary / Slantingdicularly / Slantendicularly : (adv.)** ترچھا ہو کر ۔

**Slanting : (a)** (۱) ڈھلوان : ڈھال : ترچھا ۔ (۲) مائل ۔

**Slanting : (adv.)** ڈھلوان ہو کر : ترچھا ہو کر ۔

**Slantingly : (adv.)** ڈھلوان ہو کر : ترچھا ہو کر ۔

**Slantingness : (n)** ڈھلوان : ڈھال : ترچھاپن ۔

**Slantingways : (adv.)** ڈھلوان طور پر ؛ ترچھے طریقے سے ۔

**Slantly : (adv.)** دیکھو Slantingly

**Slantways : (adv.)** دیکھو Slantwise

**Slantwise : (adv.)** دیکھو Slantingways

**Slantwise : (a)** ڈھلوان : ترچھا ۔

**Slap : (n) [LG. 'Slapp'.]** (۱) چپت : تھپڑ : طمانچہ : دھول ۔ (۲) ہوا کا جھونکا ۔ (۳) (مجازاً) تنبیہ : سرزنش ۔ (۴)تھپڑ کی طرح تیز آواز ۔ (۵) جھڑکی : دھتکار : توہین: ہتک۔ (۶)اچانک مصیبت۔ (۷)کوشش ۔ (۸)رقص کا ایک قدم ۔

Slap in the face : توہین : ہتک ۔

Slap on the wrist : ہلکی سرزنش ۔

**Slap : (v)** (۱) تھپڑ مارنا : طمانچہ مارنا : چپت رسید کرنا : دھول لگانا ۔ (۲) (ظروف گلی) مٹی کو زمین پر زور سے پٹک پٹک کر ساننا ۔ (۲) تالی بجانا ۔ (۳) (دروازہ ، پھاٹک وغیرہ کو) تیزی اور زور سے بند کرنا ۔ (۵) (موجوں کا) کسی چیز سے ٹکرانا ۔

To slap in the face : توہین کرنا : ہتک کرنا ۔

To slap on the back : شاباشی دینا : بہت زیادہ تعریف کرنا ۔

To slap on the wrist / To slap the wrist of / To slap one's wrist : ہلکی سرزنش کرنا ۔

To slap together : جلد اور بے پروائی سے تعمیر کرنا ۔

**Slap : (adv.)** تڑ سے : تڑاق سے : دفعتاً : ٹھیک : عین ۔

**Slap and tickle : (n)** پر شور تفریح ۔

**Slap around : (v)** (۱) تھپڑ مارنا : دھکا مارنا : بری طرح برتنا ۔ (۲) برا سلوک کرنا ۔

**Slap-bang : (adv.)** شدت سے : بے تحاشا : بلا تامل : تڑاق سے : دفعتاً : فوراً ۔

**Slap-bang : (a)** غفلت کا : بے پروائی کا: جلدی کا ۔

**Slap-bang : (n)** (۱) ہوٹل وغیرہ جہاں (کوئی چیز) ادھار نہ ملتی ہو ۔ (۲) ایک قسم کی شراب ۔

**Slap-dash / Slap dash/ Slapdash : (adv.)** شدت سے : زور شور سے : اندھا دھند ۔

**Slap-dash : (a)** ناعاقبت اندیشانہ : اٹکل پچو : لا ابالی ۔

**Slap-dash : (n)** (۱) ریت چونے کا پلاسٹر ۔ (۲) لا ابالی پن کی حرکت : نا عاقبت اندیشی کی حرکت ۔

**Slap-dash : (v)** (۱) لا ابالی پن کی حرکت کرنا : ناعاقبت اندیشی کی

حرکت کرنا۔ (۲) ریت چونے کا پلاستر کرنا۔

Slap dashery : (n) لا ابالی پن : ناعاقبت اندیشی : بے ڈھنگا پن۔

Slap dashness : (n) دیکھو Slap dashery

Slap-dashly : (n) دیکھو Slap dashness

Slap down : (v) (۱) (کسی مخصوص طرز میں) کام کرنے سے روکنا : باز رکھنا۔ (۲) اچانک بند کرد ینا : روك دینا۔

Slap in : (v) جلدی اور اٹکل پچو طریقے سے رکھنا یا بٹھانا۔

Slap jack / Slap-jack / Slapjack : (n) ایك قسم کا کیك۔

Slap on : (v) اچانك اور حتمی طور پر کام میں لانا۔

Slap-stick : (n) انگریزی خاموش ناٹك کے مسخرے کی چھڑی : (مجازاً) معمولی کامیڈی۔

Slap-up : (a) (عام) بہت عمدہ : اول درجے کا۔

Slapdab : (adv.) ٹھیك : بالکل : عین۔

Slape : (a) [ON. 'Sleipr'.] (۱) چکنا : پھسلنی۔ (۲) (مجازاً) چالاك: عیار : مکار۔

Slaphappiness : (n) ضبط : پریشانی : بد حواسی۔

Slaphappy : (a) (۱) (عام) مخبوط : پریشان : بد حواس۔ (۲) مجنون: سودائی۔ (۳) لاپروا : غیر ذمہ دار۔

Slapper : (n) (۱) بہت بڑا آدمی یا چیز۔ (۲) زمین پر پٹك پٹك کر مٹی ساننے والا۔ (۳) کرنی۔ (۴) مویشی کو ہنکانے کا چابك۔

Slapping : (a) (۱) تیز : انتہائی تیز۔ (۲) غیر معمولی طور پر بہت بڑا: بہت اچھا : عمدہ : نفیس (آدمی یا چیز)۔ (۳) (گھوڑا) بڑا ، بہت طاقتور۔ (۴) تھپڑ یا طمانچہ مارنے والا۔

Slare : (v) [Origin unkn.] (۱) پاؤں گھسیٹ کر چلنا : گھسٹنا۔ (۲) دھبے ڈالنا : میلا کر دینا۔

Slash : (n) (۱) دھار دار ہتھیار یا اوزار یا کوڑے سے کٹ جانے والی ضرب۔ (۲) درختوں کے گرنے یاگرانے سے جمع ہونے والا کوڑا۔ (۳) لمبا گہرا زخم یا شگاف۔ (۴) کپڑے کا عمودی چاك جس سے اندر کا استر نظر آئے۔ (۵)تخفیف: کمی : گھٹائی : منہائی۔ (۶) سخت اور چبھتا ہوا طعن۔

Slash : (n) [Origin unkn,] جھاڑی دار دلدلی زمین۔

Slash : (v) (۱) (تیز ہتھیار یا اوزار یا چابك وغیرہ سے) اندھادھند وار کرنا : شباشپ مارنا : ہاتھ چلانا۔ (۲) چابك مارنا : کوڑا پھینکنا۔ (۳) (فوج) درختوں کو حصار بنانے کے لئے گرانا۔ (۴) لباس میں آرائشی چاك بنانا تاکہ اندر کے کپڑے یا استر نظر آئے۔ (۵) پھٹکارنا : سخت نکتہ چینی یا تنقید کرنا۔ (۶) کاٹنا۔ (۷) تخفیف کرنا۔ (۸)(مجازاً) چمڑا ادھیڑنا : کھال کھینچنا۔ (۹) بہت تیزی سے بڑھنا۔

Slash-pine : (n) ایك قسم کا صنوبر۔

Slashed : (a) (۱) آرائشی عمودی چاك دار (کپڑا)۔ (۲) بری طرح زخمی۔ (۳) (نباتیات) قاش دار۔

Slasher : (n) (۱) کرائے کا گنڈا یا غنڈا۔ (۲) تلوار یا کاٹنے والا آلہ۔ (۳) سخت تنقید : پرخچے اڑا دینے والی تنقید۔ (۴)کپڑوں کو چکنا بنانے والی مشین۔ (۵) ایك قسم کی درانتی۔ (۶) شمشیر زن۔

Slashing : (a) (۱) تنقیصی ۔(۲) پر جوش : چاق و چوبند : چست : طرار۔ (۳) بہت بڑا : عظیم۔ (۴) متواتر : پے بہ پے بوچھار کرنے والا: تیز: تند۔ (۵) واضح : چمکدار : شوخ۔

Slashing : (n) (۱) (ہتھیار یا اوزار وغیرہ کا) اندھا دھند وار۔ (۲) کپڑے کو چکنا کرنا۔ (۳) دوسرے رنگ کا استر جو لباس میں آرائشی چاك سے نظر آتا ھے۔ (۴)جنگل کا جھاڑی دار دلدلی حصہ۔ (۵) جوشیلا ، سرگرم ، طاقتور شخص۔

Slat : (n) [OFr. 'Esclat'.] (۱) چھتوں میں لگائے جانے والے سلیٹ کے چوکے۔ (۲) جھلملی کا پتلا تختہ : لکڑی کی پتلی پٹی۔ (۳) بھیڑ کی کھال (جس سے تمام اون نکل لی گئی ہو)۔ (۴) (جمع) (عام) پسلیاں۔ (۵) (جمع) (عام) سرین : چوتڑ۔ (۶) ہوائی جہاز کے بازوؤں میں بنی ایك ترکیب جو بند رہنے پر بازوؤں کا ایك حصہ رہتا ھے مگر بوقت ضرورت کھلنے پر شگاف بن جاتا ھے۔

Slat : (n) (۱) تھپڑ : طمانچہ۔ (۲) ہوا کا اچانك جھونکا۔

Slat : (n) [Perhaps Irish.] انڈے دی ہوئی سامن مچھلی۔

Slat : (v) سقفی سلیٹ لگانا یا اس سے چھت بنانا۔

Slat : (v) [Origin unkn.] زور سے ٹکرانا یا مارنا۔

Slat : (v) [OFr. 'Esclater'.] ٹکڑے ٹکڑے کرنا یا ہونا۔

Slat-back : (a) (کرسی) جس میں دو یا زیادہ لکڑی کی عمودی یا افقی پٹیاں ہوں ۔

Slate : (n) [OFr. 'Esclate'.] (۱) سلیٹ : ایک طرح کی سرمئی چٹان جس میں بہت سی پرتیں ہوتی ہیں ۔ (۲) سلیٹ کے چوکے جو چھتوں میں لگائے جاتے ہیں : سلیٹی چوکا ۔ (۳) بچوں کے لکھنے کی سلیٹ ۔ (۴) (مجازاً) (کسی شخص کے متعلق یا اس کے خلاف) کسی قسم کا ریکارڈ ۔ (۵) مجوزہ نامزدگی یا انتخاب کے لئے امیدواروں کی فہرست ۔ (۶) ایک قسم کی صلصالی چٹان ۔ (۷) سلیٹی چٹان ۔ (۸) سلیٹی رنگ ۔ (۹) سیاہ سلیٹ جس پر کمپوزیٹر اپنا نام لکھتے ہیں ۔

Clean slate : صاف ریکارڈ ۔

On the slate : (۱) (عام) ادھار ۔ (۲) کمپوزیٹر کے نام کے ساتھ : سادہ تختی کے طور پر ۔

To have a slate loose or off : فاتر العقل ہونا ۔

Slate : (v) (۱) سلیٹ کے چوکوں سے چھت چھانا : پاٹنا ۔ (۲) لکھنے کی سلیٹ پر نام لکھنا : فہرست میں نام شامل کرنا ۔ (۳) چمڑے سے بال صاف کرنا ۔ (۴) کسی مخصوص کام کے لئے نامزد کرنا ۔ (۵) مقدر کرنا : پہلے سے مقرر کرنا ۔

Slate : (v) (۱) سختی سے نکتہ چینی کرنا : دھیان اڑانا (کتاب کی تنقید میں) ۔ (۲) لعنت ملامت کرنا : خبر لے ڈالنا : سرزنش کرنا : سختی سے ڈانٹنا ۔

Slate : (a) [ON. 'Sleita'.] (۱) کتے چھوڑنا : کتے کو پیچھے لگانا ۔ (۲) کتے سے کٹوانا : حملہ کرانا : بھگانا ۔

Slate : (a) سلیٹی : سلیٹ کا بنا ہوا : سلیٹی رنگ کا ۔

Slate-axe : (n) سلیٹی چوکا بنانے کی کلہاڑی ۔

Slate clay : (n) شیل : صلصالی چٹان ۔

Slate club : (n) امداد باہمی کی انجمن جس کا بہت ہی کم ہفتہ وار چندہ ہوتا ھے ۔

Slate-colour : (a) سلیٹی رنگ : نیلگوں خاکستری ۔

Slate-cloloured : (a) نیلگوں خاکستری رنگ کا : سلیٹی ۔

Slate galiot : (n) سلیٹ سے لدا جہاز ۔

Slate knife : (n) سلیٹ بنانے کا چاقو ۔

Slate like : (a) سلیٹ نما ۔

Slate pencil : (n) (۱) سلیٹ کی پنسل ۔ (۲) سلیٹ کی پنسل بنانے کا مسالا ۔

Slate-pin/ -peg/ -nail : (n) سلیٹ کا چوکا لگانے کی کیل یا میخ ۔

Slate-saw : (n) سلیٹی چوکے کناروں کو ہموار بنانے کی مشین ۔

Slated : (a) سلیٹی ۔

Slater : (n) (۱) سلیٹ کا پھل لگا ہوا اوزار جس سے چمڑے سے بال صاف کرتے ہیں ۔ (۲) سلیٹ سے پاٹنے والا ۔ (۳) مختلف قسم کے بے پر اور بہت سی ٹانگوں والے کیڑے ۔

Slater : (n) شدت سے نکتے چینی کرنے والا ۔

Slath : (n) [Of Scand. origin.] ٹوکری کے پیندے کا مرکز ۔

Slather : (n) [Origin unkn.] بڑی مقدار ۔

Open slather : آزادی ۔

Slather : (v) (۱) چپڑنا : موٹی تہ جمانا ۔ (۲) فضول خرچی کرنا : اسراف کرنا ۔

Slating : (n) (۱) سلیٹی چوکے لگانا ۔ (۲) چھت پر پاٹے ہوئے سلیٹی چوکے ۔

Slating : (n) (۱) سخت نکتہ چینی : لعنت ملامت ۔ (۲) سخت ڈانٹ : کڑی سزا : مارنا : زد و کوبی ۔

Slating nail : (n) سلیٹی چوکے لگانے کی میخ یا کیل ۔

Slatted : (a) پتلے تختوں یا پٹیوں سے بٹا ہوا ۔

Slatter : (n) دیکھو Slater

Slattering : (a) پھوہڑ : بے سلیقہ : بے پروا ۔

Slattern : (n) پھوہڑ عورت : گرد و پیش کے حالات سے بے پروا (عادتاً) ۔

Slattern : (a) پھوہڑ : بے پروا ۔

Slattern : (v) (وقت موقع وغیرہ) ضائع کرنا : کھودینا ۔

Slatternliness : (n) پھوہڑپن ۔

Slatternly : (a) پھوہڑپن کا۔

Slatternly : (adv.) پھوہڑپن سے ؛ پھوہڑ کی طرح۔

Slattery : (a) تر ؛ بھیگا ہوا۔

Slaty : (a) (۱) سلیٹ کا سا ؛ سلیٹ کا بنا ہوا ؛ سلیٹ سے مشابہ۔ (۲) سلیٹ جیسا۔ (۳) سلیٹ کے رنگ کا۔

Slaughter : (n) [ON. 'Slahtr'.] (۱) قتل (عموماً بہت سے آدمیوں یا جانوروں کا) : خون ریزی ؛ کشت و خون : قتل عام ؛ ذبح۔ (۲) قتل عام کاکوئی واقعہ یا مثال۔ (۳)شکست فاش ؛ کامل تباہی۔

To or for the slaughter : ذبح کے لئے ؛ قربانی کے لئے۔

Slaughter : (v) (۱) قتل عام کرنا ؛ کشت و خون کرنا ؛ خون ریزی کرنا۔ (۲) حلال کرنا ؛ قربانی کرنا ؛ ذبح کرنا۔ (۳) ناقابل تعرض اثر چھوڑنا۔ (۴) بڑی مقدار میں برباد کرنا ؛ مکمل طور پر مسمار کر دینا۔ (۵) (تمسکات کو) نقصان اٹھا کر فروخت کر دینا۔

Slaughter-house : (n) مذبح ؛ قصاب خانہ ؛ قتل گاہ ؛ مقتل۔

Slaughterer : (n) ذبح کرنے والا ؛ قاتل۔

Slaughtering : (n) ذبح ؛ ذبح کرنا۔

Slaughterman : (n) (۱) جلاد ؛ قاتل۔ (۲) ذبح کرنے والا ؛ ذابح۔

Slaughterous : (a) قاتلانہ ؛ سفاکانہ ؛ تباہ کن ؛ مہلک۔

Slaughterously : (adv.) قاتلانہ ؛ سفاکانہ۔

Slaughtery : (n) (۱) ذبح ؛ قتل۔ (۲) بوچڑخانہ ؛ مذبح ؛ کمیلا۔

Slaunchways : (adv.) ترچھا ؛ وتراً ؛ آڑا۔

Slav : (n) [med. L. 'Sclavus'.] سلافی ؛ سلافی قوم کا آدمی۔

Slav : (a) (۱) سلافی قوم کا۔ (۲) سلافی قوم سے متعلق ؛ سلافیوں کا ؛ سلافی۔

Slavdom : (n) سلافی قوم۔

Slave : (n) [ME. 'Sclave'.] (۱) غلام ؛ عبد ؛ تبردہ ؛ بندہ ؛ داس۔ (۲) بندہ (کسی عادت وغیرہ کا)۔ (۳) ہر وقت کا نوکر ؛ چوبیس گھنٹے کا مزدور ؛ وہ شخص جسے دن رات کام کرنا پڑے۔ (۴) ادنیٰ درجے کا آدمی ؛ کمینہ آدمی۔ (۵)(حشریات) غلام چیونٹی (جس سے دوسری جنس کی چیونٹیاں پکڑ کر کام لیں)۔ (٦) دیکھو Slave-station.

Slave : (v) (۱) غلام بنانا۔ (۲) غلام کا کام لینا ؛ غلام کی طرح سلوك یا برتاؤ کرنا۔ (۳) غلام کی طرح کام کرنا۔ (۴) بردہ فروشی کرنا ؛ غلاموں کی تجارت کرنا۔

Slave : (v) (۱) غلام بنایا ہوا۔ (۲) غلامانہ۔ (۳) بردہ فروشی سے متعلق۔ (۴) دور سے ضبط کے ساتھ تابکار کردہ۔

Slave ant : (n) غلام چیونٹی (جسے غلام بنانے والی چیونٹیوں نے غلام بنا لیا ہو)۔

Slave-bangle : (n) ایك قسم کے کڑے (سونے ، چاندی ، شیشے وغیرہ کے) جسے عورتیں بازوؤں میں پہنتی ہیں۔

Slave-born : (a) جو شخص والدین کی غلامی کی حالت میں پیدا ہوا ہو ؛ غلام بچہ۔

Slave-bracelet : (n) ایك قسم کا شناختی کڑا جسے ٹخنے کے اوپر پہنا جاتا ہے۔

Slave-captain : (n) بَردہ فروشوں کے جہاز کا کپتان۔

Slave-coast : (n) افریقی ساحل کامغربی حصہ جہاں سے غلاموں کو بر آمد کیا جاتا تھا۔

Slave-drive : (v) جبراً کام لینا۔

Slave-driver : (n) (۱) غلاموں کا نگراں۔ (۲) (مجازاً) سخت گیر آقا یا افسر۔

Slave-holder : (n) غلاموں کا مالك ؛ بردہ دار۔

Slave-labour : (n) غلامی ؛ جبری محنت یا مشقت۔

Slave-market : (n) (۱) بردہ فروشی کا بازار ؛ غلام بازار۔ (۲) غلام بازار سے مشابہ کوئی چیز۔ (۳) نوکری دلانے کی ایجنسی۔

Slave-merchant : (n) بردہ فروش ؛ بردہ فروش سوداگر ؛ تاجر۔

Slave-power : (n) وہ طاقت جس کی بنیاد آئینی غلامی پر ہو۔

Slave-ship : (n) بردہ فروشوں کا جہاز۔

**Slave state : (n)** جنوبی امریکا کی ریاستوں میں سے ایك جہاں سول وار (خانہ جنگی) سے پہلے غلامی کا رواج تھا۔

**Slave station : (n)** برقیائی مواصلاتی نظام کا آلۂ ترسیل جسے دور سے کنٹرول کیا جاتا ہے۔

**Slave trade : (n)** بردہ فروشی (خصوصاً حبشیوں کی)۔

**Slave-trader : (n)** بردہ فروشی کا حامی : بردہ فروش۔

**Slavedom : (n)** غلامی۔

**Slaveholding : (a)** بردہ داروں سے آباد : غلامی کو جائز رکھنے والا۔

**Slaveless : (a)** بے غلام کا۔

**Slaver : (n)** (۱) غلاموں کی تجارت کرنے والا : بردہ فروش۔ (۲) بردہ فروشوں کا جہاز۔

**Slaver : (n)** (۱) لعاب دہن۔ (۲) (مجازاً) ذلیل خوشامد : چاپلوسی۔

**Slaver : (v)** (۱) منہ سے رال بہانا : آب دہن سے آلودہ کرنا : تھوك بھرنا (کپڑوں وغیرہ کو)۔ (۲) ذلیل خوشامد کرنا : چاپلوسی کرنا۔

**Slaverer : (n)** رال بہانے والا : چاپلوس : خوشامدی۔

**Slavering : (a)** رال بہانے والا۔

**Slaveringly : (adv.)** رال بہاتے ہوئے۔

**Slavery : (n)** (۱) غلامی : حلقہ بگوشی : بندگی۔ (۲) غلام رکھنا : غلاموں کا طبقہ۔ (۳) ہر وقت کی نوکری : سخت محنت کا کام۔

**Slavery : (a)** تھوك بھرا : لعاب دہن سے آلود۔

**Slavey : (n)** ملازمہ : ماما : خادمہ۔

**Slavic/Sclavic : (a)** سلافی : سلافی قوم کی۔

**Slavic : (n)** مسلافی زبان۔

**Slavish : (a)** (۱) غلامانہ : غلاموں کا سا۔ (۲) پاجیوں کا سا : ذلیل : کمینہ : دنی : دون۔ (۳) محض تقلیدی۔ (۴) منکسر۔

**Slavish : (a)** سلافی : سلافی کا سا۔

**Slavishly : (adv.)** غلاموں کی طرح : ذلیل طریقے سے۔

**Slavishness : (n)** غلامانہ طبیعت : غلامانہ ذہنیت : ذلیل طبیعت۔

**Slavism : (n)** سلافیت۔

**Slavo- : (Prefix)** جزو ترکیبی بمعنی "سلافی"۔

**Slavocracy/ Slaveocracy : (n)** غلاموں کے مالکوں کی حکومت : آقا شاہی : غلاموں کے مالکان۔

**Slavonian : (n)** [med. L. 'S(c)lavonia'.] (۱) سلافی زبان۔ (۲) سلافی نسل کا آدمی : غلام : سلافی۔

**Slavonian : (a)** (۱) سلافی : سلافی سے متعلق : غلام سے متعلق۔ (۲) غلام ممالك سے متعلق۔ (۳) سلافی یا غلام خطے یا علاقے کا۔

**Slavonic : (a)** سلافی : سلافی نسل کا-

**Slavonic : (n)** سلافی زبان۔

**Slavophile / Slavophill : (n)** سلاف دوست۔

**Slavophobe : (n)** سلاف ترس : سلاف دشمن۔

**Slaw/ Slaugh : (n)** [Du. 'Sla'.] کرم کلے کا کچومر۔

**Slay / Sley : (n)** [OE. 'Slege'.] کنگھی (جلاہوں یا بنکروں کی)۔

**Slay : (v)** [OE. 'Slean'.] (۱) قتل کرنا : ذبح کرنا : مار ڈالنا : حلال کرنا۔ (۲) چقماق یا دوسری سخت چیزوں سے آگ لگانا۔ (۳) ختم کر دینا : دبادینا۔ (۴) (اناج کا) (کالا روگ وغیرہ سے) متاثر ہونا : کالا روگ لگنا۔ (۵) بے قابو کر دینا۔

**Slayer : (n)** قاتل : خونی : ذبح کرنے والا۔

**Slayer : (n)** (دھاگوں میں) کنگھی کرنے والا : دھاگوں کو الگ الگ کر کے کنگھی میں ترتیب دینے والا۔

**Slaying : (n)** قتل : ذبح۔

**Slaying/ Sleying : (n)** تانے کے دھاگوں کو الگ الگ کر کے کنگھی میں لگانا۔

**Sleave : (v)** (۱) (ریشم کو) ریشوں میں الگ کرنا۔ (۲) الگ کرنا : پھاڑنا۔

Sleazy/ Sleezy : (a) [Origin unkn.] (۱) بالکل پتلا : کمزور ۔ (۲) (مجازاً) پتلا : کمزور : بے بنیاد : نازك : خفیف ۔ (۳) پھوہڑ : بے سلیقہ ۔

Sled : (n) [MLG.'Sledde'.] (۱) برف گاڑی : ایك قسم کی بغیر پہیوں کی گاڑی جس پر سوار ہو کر برف پر سفر کرتے ہیں : سیلج گاڑی ۔ (۲) کپاس کے بونڈے کو کاٹنے کی مشین ۔

Sled : (v) (۱) برف گاڑی میں سفر کرنا ۔ (۲) (مجازاً) برف گاڑی میں لے جانا ۔

Sled-dog : (n) برف گاڑی کھینچنے والا کتا ۔

Sled-length : (adv.) جی توڑ کر ۔

Sledding : (n) (۱) برف گاڑی میں سفر کرنا : برف گاڑی چلانے کے لئے موافق حالت ۔ (۲) (مجازاً) کام : ترقی ۔

Sledge : (n) [OE. 'Sleeg'.] لوہاروں کابڑا ہتھوڑا : گھن : ملطاس ۔

Sledge : (n) [MDU. 'Sleedse'.] (۱) برف گاڑی : سیلج گاڑی ۔ (۲) (رسہ بنانے میں) بھاری وزن جسے رسہ بانٹتے وقت ایك سرے پر لٹکا دیا جاتا ھے ۔

Sledge : (v) برف گاڑی میں سفر کرنا یا لے جانا ۔

Sledge-hammer : (n) لوہاروں کا بڑا ہتھوڑا : گھن : ملطاس : مدھان ۔

Sledge-hammer : (v) گھن سے پیٹنا : گھن کی طرح پیٹنا ۔

Sledge-hammer : (a) صاف گو : منہ پھٹ : سخت گیر ۔

Sledger : (n) گھن چلانے والا ۔

Sledger : (n) (۱) گھن سے کوئلہ ، چٹان یا گندگی کھودنے والا مزدور ۔ (۲) چٹانوں کو قابل استعمال ٹکڑوں میں توڑنے والا : سنگ شکن ۔

Sleech : (n) [ME. 'Sliche'.] (دریا یاسمندر کی چھوڑی ہوئی) تہ نشیں کیچڑ : تہ نشیں مٹی ۔

Sleechy : (a) کیچڑ میں لتھڑا ہوا : کیچڑ کاسا ۔

Sleek : (a) [ME. 'Slike'.] (۱) نرم ، چکنا اور چمکدار : چکنا چپڑا : گدگدا ۔ (۲) چکنا : پھسلواں ۔ (۳) چکنی چپڑی باتیں بنانے والا ۔ (۴) چھریرا : نازك اندام ۔ (۵) متناسب خط و خال والا ۔ (٦) (مجازاً) بظاہر معقول یا خوشنما ۔

Sleek : (v) چکنا اور چمکدار بنانا : چکنا چپڑا بنانا : گدگدا بنانا ۔

Sleek : (adv.) نرمی یا چکنے پن سے ۔

Sleekly : (adv.) دیکھو Sleek

Sleekness : (n) (۱) چکنا اور چمکدار ھونا : چکناپن : چکنا چپڑا ھونا ۔ (۲) (بال کو) چکنا اور چمکیلا بنانا ۔

Sleeky : (a) (۱) چکنا : نرم : چمکدار ۔ (۲) (اسکاچستان) بظاہر خوشنما : ظاہر دار ۔

Sleep : (n) [OE. 'Slep, Slaep'.] (۱) نیند : خواب : نوم ۔ (۲) (مجازاً) موت : غفلت : خاموشی : سکون : آرام ۔ (۳) رات ۔ (۴)(نباتیات) پودوں کی وہ حالت (خصوصاً رات میں) جب پتیاں اور پنکھڑیاں بند ہو جاتی ہیں ۔ (۵)کسی عضو کا بے حسی یا سُن ہو جانا (دیر تك دبے رہنے کی وجہ سے) ۔ (٦) موسم سرما میں بے حسی کی حالت (جانوروں کی) ۔ (۷) اونگھنے کی حالت ۔

Dead sleep : گراں خوابی : خواب خرگوش ۔

Sleep : (v) (۱) سونا : آرام کرنا : سو جانا : آنکھ لگنا ۔ (۲) سو کر گزارنا : سو کر دور کر دینا (تکان وغیرہ) ۔ (۳) بے کار رہنا : خوابیدہ رہنا : بے حس و حرکت رہنا ۔ (۴)آغوش قبر میں سونا : زیر لحد آرام کرنا : دفن ہونا ۔ (۵) سونے کا انتظام ہونا : سونے کی جگہ ہونا ۔ (٦) (کسی عضو کا) سن یا بے حس ہو جانا ۔ (۷) (پودوں کا) ساکت رہنا ۔ (۸) (لٹو کا) اتنی تیزی سے گھومنا کہ ساکن معلوم ہو ۔ (۹) آرام کرنا : پرسکون رہنا ۔ (۱۰) غافل رہنا : بے پروا رہنا ۔ (۱۱) جنسی تعلقات رکھنا : مباشرت کرنا ۔ (۱۲) (کوئی فیصلہ کرنے سے پہلے) دوسری صبح کا انتظار کرنا ۔

To sleep like a log, top : گہری نیند سونا : غافل سونا ۔

To sleep the sleep of the just : (مزاحاً) گہری نیند سونا ۔

Sleep-at-noon : (n) ایك قسم کا پوداجس کے پھول دو پہر میں بند ہو جاتے ہیں ۔

Sleep in : (v) (۱) اقامتی ملازم ہونا ۔ (۲) دیر تك سونا ۔

Sleep-in : (a) اقامتی ۔

Sleep out : (v) (۱) گھر سے باہر سونا۔ (۲) غیر اقامتی ہونا۔ (۳) زیر آسمان سونا۔

Sleep-out : (a) غیر اقامتی۔

Sleep-paralysis : (n) مکمل عارضی فالج جو سونے کی وجہ سے ہو جاتا ہے۔

Sleeper : (n) (۱) سونے والا۔ (۲) (مجازاً) کاہل آدمی : آرام طلب شخص۔ (۳)سویا ہوا آدمی۔(۴) مردہ۔ (۵)(حیوانیات) گلہری کی قسم کا ایک جانور۔ (۶) بعض مچھلیوں کے نام کے ساتھ آتا ہے۔ (۷) سوئی ہوئی یا مردہ حالت میں کوئی چیز۔ (۸) (ریل میں) سونے کا ڈبہ۔ (۹) مضبوط افقی شہتیر جو دیوار وغیرہ کا سہارا ہوتی ہے۔ (۱۰)(جہاز سازی) مضبوط اندرونی شہتیر۔ (۱۱)(فوج)توپ خانے کے لئے چوبی پلیٹ فارم کاسہارا۔ (۱۲) (ریل کی پٹری کا) سلیپر : لکڑی کا وہ کندا جس پر پٹریاں رکھی ہوتی ہیں۔ (۱۳) لکڑی کے پل کا لمبا مضبوط شہتیر۔ (۱۴) کسی بھی وزنی چیز کے سہارے کے طور پر استعمال ہونے والا افقی شہتیر یا تختہ وغیرہ۔ (۱۵) شرط جو اتفاقی طور پر جوئے کے کھیل میں میز پر چھوٹ جائے۔ (۱۶) کوئی شخص یا چیز جو بہت مقبول ہونے سے پہلے ظاہری طور پر غیر مقبول رہے یا جو یکایک بہت مقبول ہو جائے۔ (۱۷) وہ گھوڑا جو شکست کے ایک سلسلے کے بعد جیت جائے۔ (۱۸)آہستہ آہستہ بکنے والا مال۔ (۱۹) ایک قسم کا شب خوابی کا لباس۔ (۲۰) وہ بچھڑا جس کے کان پر نشان ملک لگا دیا گیا ہو مگر جلتے ہوئے لوہے سے داغ نہیں لگایا گیا ہو۔

Sleeper : (v) (بچھڑے کے کان پر) نشان لگانا (تاکہ گرم لوہے سے داغ لگایا ہوا نظر آئے)۔

Sleepful : (a) پر خواب : خواب آلود۔

Sleepfulenss : (n) پر خوابی : خواب آلودگی۔

Sleepify : (v) خواب آور بنانا۔

Sleepily : (adv.) سستی سے : آلکسی سے : سوتے ہوئے : اونگھتے ہوئے۔

Sleepliness : (n) غنودگی : اونگھ کی سی حالت : آلکس : سستی۔

Sleeping : (n) خوابیدہ شخص۔

Sleeping : (a) (۱) خوابیدہ : سویا ہوا۔ (۲) خواب میں دیکھا ہوا۔ (۳) بے حس : سُن۔ (۴) سست : کاہل۔ (۵) خاموش : ساکن : ساکت۔

Sleeping dog : (n) (۱) وہ تھیلا جس کو پہن کر زیر آسمان سوتے ہیں۔ (۲) بچوں کا شب خوابی لباس۔

Sleeping beauty : (n) ترش عرق والا ایک پودا۔

Sleeping car : (n) (ریل کا) سونے کا ڈبہ۔

Sleeping carriage : (n) دیکھو Sleeping car

Sleeping draught : (n) خواب آور دوا۔

Sleeping partner : (n) وہ شریک جو انتظام میں دخل نہ دیتا ہو : غیر کارگزار شریک۔

Sleeping rent : (n) (کان کا) بندھا ہوا کرایہ۔

Sleeping sickness : (n)] مرض النعاس : ایک مہلک بیماری جو افریقہ میں ہوتی ہے : مرض النوم۔

Sleeping suit : (n) شب خوابی کے کپڑے۔

Sleeping table : (n) ایک قسم کا غیر متحرک ظرف جس میں خام دھات کو دھویا جاتا ہے۔

Sleepingly : (adv.) دیکھو Sleepily

Sleepless : (a) (۱) بے خواب : بے نیند کا۔ (۲) مسلسل زیر عمل یا فعال۔ (۳) مسلسل رواں۔

Sleeplessly : (adv.) بے خوابی سے : مسلسل۔

Sleeplessness : (n) بے خوابی : نیند نہ آنا۔

Sleepwalk : (v) نیند میں چلنا : خواب خرامی کرنا۔

Sleepwalk : (n) خواب خرامی۔

Sleepwalker : (n) خواب خرام : نیند میں چلنے والا۔

Sleepwalking : (n) خواب خرامی : نیند میں چلنا۔

Sleepwear : (n) رات میں پہننے کا لباس۔

Sleepy : (a) (۱) اونگھتا ہوا : خواب آلود۔ (۲) خاموش : پرسکون (مقام وغیرہ)۔ (۳) سوتا ہوا : کاہل اور بے حس : غافل۔ (۴) (پھل خصوصاً ناشپاتی) اتری ہوئی (مزے سے) : سڑ جانے کے قریب۔ (۵) مدھم : کم چمک دمک رکھنے والا۔

Sleepy-head : (n) اونگھنے والا : سست یا کاہل آدمی۔

Sleepy-sickness : (n) دیکھو Sleeping sickness

Sleer : (v) [Perhaps alt. of Sweer.] ہنسی اڑانا : حقارت سے مسکرانا۔

Sleet : (n) [OE. 'Slete'.] اولے اور برف ملا ہوا مینہ : برف و باراں۔

Sleet : (v) (۱) برف کے ساتھ بارش ہونا : برف و باراں کی جھڑی لگنا۔ (۲) برف و باراں کی طرح ڈھالنا۔

Sleety : (a) برف و باراں سے بھرا ہوا : برف و باراں کی طرح کا۔

Sleeve : (n) [OE. 'Slefe'.] (۱) آستین۔ (۲) وہ نلکی جس کے اندر سلاخچہ یا چھوٹی نلکی ہو : جوڑ نلکی۔ (۳) حلقہ دار کرمچ کا تھیلا جو ہوائی جہاز کے لگا رہتا ہے۔ (۴) گراموفون کے ریکارڈ کا غلاف۔

Hippocrates' Sleeve : کپڑے وغیرہ کا مخروطی تھیلا جس سے چھاننے کا کام لیا جاتا ہے۔

To have in or up one's sleeve : ذہن میں کوئی پوشیدہ تدبیر ہونا : ترکش میں تیر ہونا۔

To laugh or smile in one's sleeve : چپکے چپکے ہنسنا : دل ہی دل میں ہنسنا۔

To pin on., upon or to one's sleeve : پابند کرنا۔

Sleeve : (v) (۱) آستین لگانا۔ (۲) جوڑ نلکی کے ذریعے جوڑنا۔

Sleeve board : (n) وہ تختہ جس پر رکھ کر آستین پر استری کی جاتی ہے۔

Sleeve button : (n) کف لگانے کا بٹن یا بوتام۔

Sleeve fish : (n) ایک قسم کی مچھلی جو تعاقب کے وقت ایک سیاہ سیال شے اپنے اندر سے باہر پھینکتی ہے۔

Sleeve link : کفوں کے بٹن یا بوتام۔

Sleeve-note : (n) ریکارڈ کا تبصرہ (جو اس کے غلاف پر چھپا رہتا ہے)۔

Sleeve-nut : (n) نلوں یا کڑیوں کے ملانے کی ڈھبری۔

Sleeve target : (n) کپڑے کا نلکی نما نشانہ جو ہوائی جہاز کے پیچھے لگا رہتا ہے اور جس پر طیارہ شکن توپوں سے نشانے کی مشق کی جاتی ہے۔

Sleeve-valve : (n) استوانہ نما صمام جو آگے پیچھے کھسک سکتا ہے۔

Sleeved : (a) آستین دار۔

Sleeveless : (a) (۱) بے آستین کا۔ (۲) بے کار : بے فائدہ : غیر منفعت بخش۔ (۳) سبک : چھوٹا : خفیف۔

Sleevelet : (n) حفاظت یا گرمی کے لئے پیش بازو پر پہنے جانے والی ایک پوشش۔

Sleevelike : (a) آستین نما : آستین سے مشابہ۔

Sleeving : (n) ایک قسم کا غلاف جو کھلے ہوئے موصل پر لگا دیا جاتا ہے۔

Sleezy : دیکھو Sleazy

Sleigh : (n) [Du. 'Slee'.] (۱) برف گاڑی : سلیج گاڑی۔ (۲) گاڑی جس پر توپ لے جائی جاتی ہے۔

Sleigh : (v) برف گاڑی پر سفر کرنا یا لے جانا۔

Sleigh-bell : (n) برف گاڑی کی گھنٹیاں۔

Sleighing : (n) برف گاڑی پر سواری کرنا۔

Sleight : (n) [ME. 'Slez'.] (۱) چال : شعبدہ : پیچ : کرتب۔ (۲) ہنر : ہنر مندی : چالاکی۔ (۳) چالاکی : مستعدی۔

Sleight of hand / Sleight-of-hand : (n) : (۱) ہاتھ کی صفائی : شعبدہ : کرتب۔ (۲) پھرتی : ہاتھ کی صفائی۔

Slendang : (n) [Malay.] پتلا لمبا رومال جسے انڈونیشی عورتیں باندھتی ہیں۔

Slender : (a) [Origin unkn.] (۱) پتلا : نازک : چھریرا : نازک اندام۔ (۲) تھوڑا : ناکافی : قلیل : کم : خفیف۔ (۳) غیر معقول (دلیل وغیرہ) : غیر مستحکم : سست بنیاد۔ (۴) کمزور آواز۔

Slenderish : (a) کسی قدر نازک۔

Slenderize : (v) نازک بنانا۔

Slenderly : (adv.) نزاکت کے ساتھ : قلت سے : کمی سے۔

Slenderness : (n) دبلاپن : نزاکت : قلت : ضعف : کمزوری : کمی ۔

Slent : (n) [ON.] ڈھلوان : ڈھال ۔

Slent : (v) ڈھلوان ہونا : ترچھا ہونا ۔

Slepez : (n) [Russ. 'Slepets'.] ایک قسم کا چوہا ۔

Sleuth : (v) (۱) کھوج لگانا : پاؤں کے نشان دیکھتے ہوئے چلنا ۔ (۲) سراغ رسانی کرنا ۔

Sleuth (hound) : (n) (۱) کھوجی کتا : خون کی بو سے کھوج لگانے والا کتا ۔ (۲) سراغ رساں ۔

Slew/ Slue/ Sleugh : (n) [ME. 'Slo'.] (۱) دلدلی تالاب وغیرہ ۔ (۲) کوئلے کی کان کا قدرتی دلدل ۔

Slew/ Slue : (n) زور سے یا کوشش سے مڑنا ، موڑنا یا موڑا جانا ۔

Slew/ Slue: (v) (۱) زور یا کوشش سے مڑنا : پھرنا : گھومنا یا موڑنا : پھیرنا : پھرانا : گھمانا ۔ (۲) (مجازاً) مست و بیخود کر دینا ۔

Slew/ Slue : (n) [In great slaugh.] بڑی مقدار ۔

Sley : (n) دیکھو Slay

Slice : (n) [ME. 'S(c)lice'.] (۱) قاش : ٹکڑا : پھانک : کٹا ہوا ٹکڑا : قتلہ ۔ (۲) حصہ (نفع کا) : قطعہ (مقبوضات وغیرہ کا) ۔ (۳)باریک چوڑے پھل کا اوزار : کفگیر : کھرپی ۔ (۴)(طباعت) روشنائی لگانے کی چھری ۔ (۵) (جہاز سازی) گاؤ دم لکڑی کے ٹکڑے جو گہوارۂ جہاز میں جہاز کو پانی میں اتارنے کے لئے رکھتے ہیں ۔ (۶) چھاپے کے حروف بٹھانے کا تختہ جس کا پیندا سرکنے والا ہوتا ہے ۔

Slice : (n) (گولف) ایک ضرب جو اس طرح لگاتے ہیں جیسے کوئی چیز کاٹتے ہیں ۔

Slice : (v) [OFr. 'Esclicier'.] (۱) ٹکڑے کاٹنا : قاشیں کاٹنا : پھانکیں کرنا : قتلے کاٹنا ۔ (۲) (کسی چیز میں سے) ٹکڑا وغیرہ کاٹ لینا ۔ (۳) صفائی یا آسانی سے کاٹ لینا ۔ (۴)کوئلہ اٹھانے کے لئے بیلچہ استعمال کرنا ۔ (۵) کاٹ کر راستہ بنانا ۔ (۶)چپو سے یا گولف کھیلنے کے بلے سے کاٹ کرنا ۔

Slice-bar : (n) (۱) ایک قسم کی آنکڑے دار آگ کریدنی ۔ (۲) کفگیر ۔

Slice-gallery : (n) چھاپے کے حروف بٹھانے کا تختہ جس کا پیندا سرکنے والا ہوتا ہے ۔

Slice-of-life : (n) زندگی کے کسی حصے کی جزوی تفصیل سے متعلق ۔

Sliced : (a) قاش بنایا ہوا : ٹکڑا کیا ہوا ۔

Slicer : (n) قاش کاٹنے والا : قتلے کرنے والا (آدمی یا اوزار)۔

Slick : (n) (۱) چھیلنے والی چھینی ۔ (۲) (کسی روغنی مادے کی موجودگی کی وجہ سے) پانی کی چکنی سطح ۔ (۳) (کان کنی) طبقے کی ہموار تقسیم ۔ (۴) بغیر شناختی داغ کے مویشی ۔ (۵) چالاک کاروباری ۔ (۶) بے درخت خطہ جس پر کثرت سے جھاڑیاں اگی ہوئی ہوں۔ (۷) کثیر الاشاعت جریدہ جس میں چندہ چندہ مقبول کہانیوں ہوتی ہیں ۔

Slick : (a) [ME. 'Slike'.] (۱) صاف : صفائی کا : پھرتی کا : استادی کا (ہاتھ) ۔ (۲) محض ۔ (۳) دیکھو Sleek ۔ (۴) چالاک : تیز : ہنر مند ۔ (۵) اول درجے کا : بہترین ۔ (۶) چالاکی ۔ (۷) بغیر شناختی نشان کا ۔

Slick : (adv.) سیدھا : ٹھیک : پورا : جلدی سے : آسانی سے ۔

Slick : (v) (۱) چکنا کرنا یا بنانا ۔ (۲) (بال وغیرہ کو) نرم اور چمکدار بنانا ۔ (۳) بناؤ سنگار کرنا ۔

Slickens : (n) [G. 'Schlich'.] سنگ مردہ کا چور ۔

Slickenside/ Slickensides : (n) (۱) (کان کنی) کچے سیسے کی ایک قسم جو ڈربی میں پائی جاتی ہے ۔ (۲) کچی دھات کی پرت کی چکنی سطح ۔

Slicker : (n) (۱) چمڑا چھیلنے یا چکنا کرنے کا اوزار : سانچے میں ڈھلی ہوئی ۔ (۲) (امریکا) ین روک کوٹ ۔

Slicking : (n) (۱) چکنا کرنا ۔ (۲) (کان کنی) کچی دھات کی پتلی رگ معدن ۔

Slickly : (adv.) چالاکی سے : ہوشیاری سے : صفائی سے ۔

Slickrock : (n) چکنی پھسلوان چٹان ۔

Slickstone/ Sleek stone : (n) چکنا کرنے کا پتھر ۔

Slidable : (a) جو سرک سکے : سرکنے کے قابل ۔

Slidden : (a) پھسلنے والا : پھسلا ہوا ۔

Slidder : (n) (۱) ڈھال کا گڈھا ۔ (۲) کھڑی ڈھلان ۔

Slidder : (v) [OE. 'Slid(e)rian'.] (۱) پھسلنا : رپٹنا ۔ (۲) پھسلوان بنانا : چکنا بنانا ۔

Slider : (n) (۱) وہ راستہ جو برف پر پھسلنے سے بن جاتا ھے : پھسلنے کا راستہ ۔ (۲) پھسلوان ڈھال : وہ ڈھال جس پر سے لوگ اسکیٹ سے پھسلتے ہیں ۔ (۳) پھسلوان تختہ جس پر وزنی مال اوپر سے نیچے پھسلایا جاتا ھے ۔ (۵) مشین کا وہ حصہ جس کے اندر کوئی چیز پھسلتی ھے ۔ (۶)پھسلنے والا ۔ (۷) سیر بین ، دور بین وغیرہ کا شیشہ : تصویر : سلائیڈ : پھسل تختی ۔ (۸) (موسیقی) دو سروں والے زائد سُر کی ایک قسم ۔ (۹) ایک قسم کی برف گاڑی ۔ (۱۰) رگ معدن کا شگاف : (ارضیات) فرو ریزی : رخنہ ۔ (۱۱) توپ گاڑی ۔ (۱۲) چھلا یا بکلس جسے بندھن وغیرہ کے طور پر استعمال کرتے ہیں ۔ (۱۳)(کشتی رانی) پھسلوان نشست ۔ (۱۴) اود بلاؤ کا راستہ ۔ (۱۵) پھسلنے والی نالی (جو پارک ، اسکول وغیرہ میں لگی ہوتی ھے اور جس کے ایک سرے پر سیڑھی ہوتی ھے ۔ (۱۶) (فوٹوگرافی) پلیٹ گیر ۔

Slide : (v) [OE. 'Slidea'.] (۱) پھسلنا : رپٹنا : پھسلتے ہوئے چلنا یا سرکنا ۔ (۲) پھسلانا : سرکانا : کھسکانا ۔ (۳) خود بخود چلنا ۔ (۴) کسی چیز کی طرف اتنا آہستہ آہستہ بڑھنا کہ محسوس نہ ہو ۔ (۵) (موسیقی) ایک سُر سے دوسرے سُر پر بغیر وقفہ کے چلے جانا ۔ (۶) رفو چکر ہو جانا : چمپت ہو جانا : سرک جانا ۔ (۷) نظر دوڑانا ۔ (۸)(مجازاً) غلطی کرنا : گناہ کرنا : گناھوں میں دوبارہ پھنس جانا ۔ (۹) سبکدستی سے پیش کرنا : چپ چاپ سے ہاتھ میں دے دینا ۔

Slide fastener : (n) زِپر (Zipper)

Slide-rest/ Slide rest : (n) پھسل ٹیکن ۔

Slide-rule : (n) پھسل پیمانہ : سلائیڈ رول ۔

Slide-valve/ Slide valve : (n) پھسلوان صمام ۔

Slider : (n) (۱) پھسلنے والا ۔ (۲) ایک قسم کا کچھوا ۔ (۳) شہتیر یا تختہ جس پر بھاری چیزوں کو پھسلاتے ہیں ۔ (۴)پھسلنے والی چیز : سرکنے والا حصہ ۔

Sliding : (n) پھسلنا : پھسلانا ۔

Sliding : (a) (۱) پھسلنے والا : پھسلواں : لغزاں ۔ (۲) (مجازاً) عارضی : ناپائیدار : متلون : بے ثبات ۔ (۳) (زبان یا موسیقی) رواں ۔ (۴) سرکنے والا یا والی (گرہ وغیرہ) ۔

Sliding-door : (n) پھسلن دروازہ : سرکنے والا دروازہ ۔

Sliding keel : (n) دیکھو Centre-board

Sliding rule : (n) پھسل سطر : سرکنے والا پیمانہ جس کے ذریعے ریاضی کے بعض مسائل خود بخود حل ہو جاتے ہیں ۔

Sliding scale : (n) (۱) دیکھو Sliding-rule ۔ (۲) تدریجی شرح : حالات کے مطابق گھٹنے بڑھنے والی شرح ۔

Sliding seat : (n) سرکنے والی نشست (خصوصاً چپوؤں سے چلنے والی کشتی میں) ۔

Sliding ways : (n) گھوراڑ جہاز کا نچلا حصہ ۔

Slidometer : (n) ریل گاڑی کے اچانک رک جانے کی وجہ سے اس کے ڈبے کے جھٹکے کو بتانے والا صدما نما آلہ ۔

Slifter : (n) [Origin unkn.] (زین کا) درز : شگاف ۔

Slight : (a) [ME. 'Sleght'.] (۱) دبلا : پتلا : کمزور : نازک ۔ (۲) قلیل : تھوڑا سا : ذرا سا : حقیر : خفیف ۔ (۳)سرسری : ناکافی ۔ (۴) معمولی : غیر اہم ۔ (۵) آسان ۔

Slight : (adv.) لاغری سے : نزاکت سے ۔

Slight : (n) (۱) حقارت : تحقیر : بے التفاتی ۔ (۲) حقارت یا تحقیر کی کوئی مثال ۔ (۳) سبکی ۔

Slight : (v) سبکی کرنا : حقیر سمجھنا : ناقابل توجہ سمجھنا : کج خلقی سے پیش آنا : بے التفاتی سے پیش آنا ۔

Slight negligence : (n) تھوڑی غفلت ۔

Slighted : (a) جس کی سبکی یا تحقیر کی گئی ہو ۔

Slighter : (n) سبکی کرنے والا : تحقیر کرنے والا ۔

Slighting : (n) (۱) تحقیر آمیز : حقارت آمیز ۔ (۲) بے التفات ۔

Slightingly : (adv.) حقارت سے : بے التفاتی سے : کج خلقی سے ۔

Slightish : (a) پتلا سا : ہلکا سا : خفیف سا ۔

Slightly : (adv.) کسی قدر : خفیف سا ۔

Slightness : (n) کمزوری : نزاکت : خفیف ہونا : خفت ۔

Slily : (۱) مکاری سے : عیاری سے ۔ (۲) چپ چاپ : چھپ کر : پوشیدہ طور پر ۔

Slim : (a) [Du.] (۱) دبلا پتلا : چھریرا : نازك اندام : سبك ۔ (۲) چالاك : عیار : جس کو کسی کام میں باك نہ ھو : بے باك ۔ (۳) چھوٹا : کم ۔ (۴) ناکافی : قلیل : قلیل المقدار ۔

Slim : (v) (۱) پرہیز اور ورزش سے مٹاپا کم کرنا ۔ (۲) (کسی کام کو) بد دلی سے کرنا : بے کار وقت ضائع کرنا ۔

Slim cake : (n) ایك قسم کا سادہ آئرستانی کیك ۔

Slim-jim : (n) بہت دبلا پتلا آدمی ۔

Slim packings : (n) تھوڑا سا کھانا : چیز وغیرہ ۔

Slime : (n) [OE. 'Slim'.] (۱) پتلی کیچڑ : کیچ ۔ (۲) اس قسم کی اور چیزیں جو چکنی ہوں مثلاً رال ، مچھلی کی رطوبت ۔ (۳)(مجازاً) گھناؤنا جسم : مکروہ آدمی ۔ (۴) ریگ : دھات کا چور جو کیچ کی شکل میں ھو ۔

Slime : (v) (۱) کیچڑ میں لتھیڑنا : رطوبت میں لت پت کرنا ۔ (۲) پھسلکر نکل جانا ۔ (۳) (مشکل وغیرہ سے) صاف نکل جانا : بچ جانا ۔ (۴) چکنا ہو جانا ۔

Slime-eel : (n) ایك قسم کی بام مچھلی ۔

Slime flux : (n) لعابی ترشح ۔

Slime(-)pit : (n) پتلی رال کا گڑھا ۔

Slimily : (adv.) ذلیل خوشامد سے : لجلجے پن سے ۔

Sliminess : (n) لجلجاپن : ذلیل خوشامد ۔

Slimly : (adv.) لاغری سے : نزاکت سے ۔

Slimming : (n) پر ہیز اور ورزش سے مٹاپا کم کرنا ۔

Slimming : (a) لاغر : دبلا : نازك ۔

Slimmish : (a) کسی قدر قلیل یا ناکافی ۔

Slimness : (n) دبلا پا : چھریراپن : نزاکت ۔

Slimpsy : (a) (۱) کمزور : نازك ۔ (۲) مریل ۔ (۳) پژمردہ : افسردہ ۔

Slimsy : (a) کمزور : نازك ۔

Slimy : (a) (۱) کیچڑ کا سا ۔ (۲) کیچڑ میں لتھڑا ھوا : (رطوبت میں) : (رطوبت میں) لت پت ۔ (۳) ہاتھ سے پھسل جانے والا : پھسلنا : چکنا : لبلبا : لجلجا ۔ (۴) بے غیرت : بد دیانت ۔ (۵) ذلیل خوشامدی ۔

Sling : (n) [MLG. 'Slinge'.] (۱) گوپیا : گوپھن : فلاخن ۔ (۲) غلیل ۔ (۳) سنگ اندازی کی قدیم کل : منجنیق ۔

Sling : (n) (۱) چھینکا ۔ (۲) (بحری) سہارے کی بلی کا درمیانی حصہ ۔ (۳) وہ پٹی جو رائفل وغیرہ کے نیچے لگی رہتی ھے جس کے ذریعے اسے کاندھے سے لٹکاتے ہیں ۔ (۴) ناز پٹی وغیرہ کا حلقہ جس سے چیزیں لٹکاتے ہیں ۔ (۵) گل پٹی : گلے کی پٹی جسے گلے سے باندھ کر زخمی عضو کو لٹکاتے ہیں ۔ (۶) سامان اٹھا کر جہاز میں رکھنے والا جھولا ۔ (۷) وہ تار جس کے دونوں سرے پر دستہ لگا رہتا ھے اور جس سے کمہار چاك پر سے برتن کو کاٹ کر اتارتا ھے ۔

Sling : (n) (۱) پھینکنا : گرانا ۔ (۲) شدید ضرب : دھکا ۔

Sling : (n) [Origin unkn.] (۱) ایك امریکی شراب جس میں برانڈی ، رم اور پانی وغیرہ ملا رہتا ھے : سلنگ ۔ (۲) گنے کا رس ۔

Sling : (n) [Native name in Tibet.] بکری کے بالوں کا بنا ایك قسم کا کپڑا ۔

Sling : (v) (۱) گوپئے میں رکھ کر پھینکنا یا مارنا (پتھر) : فلاخن یا گوپیا چلانا ۔ (۲) گلے کی پٹی سے لٹکانا (زخمی ہاتھ) ۔ (۳) بھیڑ کے میمنے کو چھوڑ دینا ۔ (۴) (مکا بازی میں) ضرب لگانا ۔ (۵) تیزی سے جانا : جھپٹنا ۔ (۶) تیزی سے چلنا ۔

To sling ink : مصنف یا ایڈیٹر ھونا : لکھنا ۔

To sling one's hook : صاف کر دینا : جیب کتر لینا ۔

Sling : (v) (۱) چھینکے میں لٹکانا ۔ (۲) (بحری) زنجیر وغیرہ کو بادبان یا سہارے کی بلی کے گرد گزارنا ھے تا کہ اسے مستول سے باندھا جا سکے ۔ (۳) لٹکانا : جھلانا ۔ (۴)اسباب کو جھولے کے ذریعے اٹھانا یا ایك جگہ سے دوسری جگہ پہنچانا ۔

To sling the monkey : ملاحوں کا ایك کھیل ۔

Sling : (v) سلنگ (شراب) پینا ۔

Sling ball : (n) پتھر وغیرہ جو منجنیق سے پھینکا جائے ۔

Sling board : (n) جہاز پر مال چڑھانے کا تختہ جو رسیوں کے ذریعے لٹکایا جاتا ھے ۔

Sling-cart : (n) (فوج) دو پہیوں کی گاڑی جس کے دھرے سے توپ کو نقل و حمل کے لئے باندھ دیا جاتا ھے ۔

Sling-chair : (n) آرام کرسی جس کی نشست چمڑے یا کپڑے کی ھوتی ھے اور فریم لکڑی یا دھات کا ھوتا ھے ۔

Sling-dogs : (n) دو آنکڑے جو سامان اٹھانے کے جھولے میں لگے ھوتے ہیں اور ان میں چیزیں پھنسا دی جاتی ہیں ۔

Sling-hoop : (n) ایك حلقه جس سے سہارے کی بلی مستول سے لٹکی رہتی ھے جس کے ذریعے اسے اوپر نیچے کیا جاتا ھے ۔

Sling-rope : (n) وہ رسا جس سے لدو جانوروں پر اسباب باندھتے ہیں ۔

Sling-shot : (n) فلاخن : گوپھن : منجنیق ۔

Sling (s) man : (n) گوپیا چلانے والا : فلاخن چلانے والا ۔

Sling stone : (n) فلاخن سے پھینکا جانے والا پتھر ۔

Sling-trot : (n) دُلکی چال ۔

Slinge : (v) [Origin unkn.] آوارہ پھرنا : مٹر گشت کرنا ۔

Slinger : (n) دیکھو Sling(s) man

Slink : (n) (۱) وہ بچه جو قبل از وقت پیدا ھو (خصوصاً بچھڑا) ۔ (۲) ایسے بچھڑے کی کھال ۔ (۳) کام چور : ڈرپوك : چھپنے والا شخص ۔ (۴) پوشیدہ جگه : خفیه جگه ۔

Slink : (a) سوکھا : لاغر : نحیف الجثه ۔

Slink : (v) [OE. 'Slincan'.] (۱) کھسك جانا : چپکے سے چل دینا : سرك جانا ۔ (۲) (جانور کا) بچے گرنا : قبل از وقت پیدا ھونا ۔ (۳) آنکھ چرا کر دیکھنا ۔

Slink lamb : (n) میمنے کا چمڑا ۔

Slinker : (n) قبل از وقت : بچه دینے والی گائے ۔

Slinkily : (adv.) چپکے چپکے : آہسته : آہسته ۔

Slinkskin : (n) قبل از وقت پیدا ھونے والے بچھڑے کی کھال ۔

Slinky : (a) لاغر : دبلا ۔

Slinky : (a) (۱) خفیه : چپ چاپ ۔ (۲) نازك ۔

Slip : (n) [OE. 'Slipa'.] (۱) جما ھوا دودھ : بسته دودھ ۔ (۲) پتلی چکنی مٹی جو برتنوں پر پھیرنے یا ان پر گل بوٹے بنانے کے کام آتی ھے : گلابه ۔

Slip : (n) [MDU. 'Slippe'.] (۱) شاخ (پودے کی خصوصاً قلم لگانے کے لئے) : قلم : ٹہنی ۔ (۲) خلف : اولاد : نسل ۔ (۳) چھوٹا یا نازك اندام بچه یا بچی ۔ (۴) نازك اندام شخص ۔ (۵) درمیانه سائز کا تلا ۔ (۶) چمچے کا دسته (جس کا سرا ترچھا کٹا رہتا ھے) : ایسے دستے والا چمچه ۔ (۷) لکڑی ، کاغذ وغیرہ کی پٹی : پتلا لمبا ٹکڑا ، کاغذ کا لمبا پرزہ : تراشه ۔ (۸) کسی لمبی اور نازك چیز کا نمونه ۔ (۹) لمبی کھڑکی ، کمرہ یا راسته : پتلی گلی ۔ (۱۰) (امریکا) گرجے کی تنگ بے دروازے کی نشست کا مقام ۔ (۱۱) (پتلے لمبے کاغذ پر) مطبع کے پروف ۔ (۱۲) دھاگے کی ایك مقدار ۔ (۱۳) تھیٹر کی گیلری کا بغلی حصه ۔ (۱۴) پٹا یا تسمه (کتے کے گلے کا) ۔ (۱۵) لباس جسے آسانی سے پہنا جا سکے ۔ (۱۶) ایك قسم کا زیر جامه ، سایه ، لہنگا : بچوں کا لباس ۔ (۱۷) نہانے کا لباس ۔ (۱۸) غلاف تکیه ۔ (۱۹) سور کا بچه ۔ (۲۰) ناقص طور پر آخته کیا ھوا مرغ کا پٹھا ۔

Slip : (n) (۱) پتھر وغیرہ کا مصنوعی ڈھلان جس سے جہاز لگتے ہیں ۔ (۲) ڈھلوان سطح جس پر جہاز بنائے جاتے ہیں یا ان کی مرمت کی جاتی ھے ۔ (۳) تنگ راسته یا سڑك ۔ (۴) (جلد بندی) وہ دھاگا جس سے کتاب کا پشته باندھا جاتا ھے ۔ (۵) کتے کا پٹا ۔ (۶) (تھیٹر) وہ جگه جہاں ایکٹر اسٹیج پر آنے سے پہلے کھڑے ھوتے ہیں ۔ (۷) لوھے کا استوانه نما بکس جس میں بارود بنانے کے لئے لکڑی کا کوئله بنایا جاتا ھے ۔ (۸) رپٹنا : پھسلنا : لغزش ۔ (۹) (بحری) ھوائی جہاز کی یا جہاز کی اصل رفتار اور ڈھکیلو کی رفتار کا فرق ۔ (۱۰) لغزش : سہو : بھول : غلطی : چوك ۔ (۱۱) (ارضیات) وہ خفیف نقص جو کسی طبق کے ایك حصے کے دھنسنے کی وجه سے پیدا ھو جائے ۔ (۱۲) پہاڑ وغیرہ کے ٹکڑے کا کٹ کر گرنا ۔ (۱۳) (کرکٹ) فیلڈ میں وہ جگه جو بلے باز کے پیچھے اور وکٹ کے قریب ھوتی ھے : وہ فیلڈر جو اس جگه پر کھڑا ھوتا ھے : سلپ ۔ (۱۴) کسی پالتو جانور کا غیر ارادی طور پر اسقاط حمل (بچه گر جانا) ۔ (۱۵) سرك : پھسل ۔ (۱۶) غلطی کسی طریقه ، ضابطه کاروائی یا بحث مقدمه میں ۔ (۱۷) معمولی سی بھول غیر ارادی طور پر کچھ لکھنے یا بولنے میں ۔ (۱۸) بچوں کے لباس کے اوپر کا کوٹ : بالا پوش ۔

A slip of the tongue/ -pen : لغزش قلم : لغزش زبان ۔

Bathing slip : غسل کا لباس ۔

To give (a person) the slip : بچ کر نکل جانا : آنکھ بچا

**Slip : (v)** (۱) پرزے پر لکھنا۔ (۲) کتب خانے کو (کتاب) لوٹاتے وقت کارڈ کتاب میں لگا دینا۔

**Slip : (v)** گلابہ لگانا یا چڑھانا۔

**Slip- : (Prefix)** سابقہ جو اور الفاظ کے ساتھ مل کر مرکب الفاظ بناتا ہے۔

**Slip-buoy : (n)** وہ تیراک پیپا جو لنگر اٹھاتے وقت رسے یا زنجیر سے باندھ دیا جاتا ہے۔

**Slip-carriage : (n)** وہ ڈبا جو چلتی ٹرین سے کسی اسٹیشن پر علاحدہ کیا گیا ہو۔

**Slip-case : (n)** (کتاب یا اسی شکل کی کوئی چیز رکھنے کا) حفاظتی خول جو ایک طرف کھلا رہتا ہے۔

**Slip casting : (n)** سانچے میں گلابہ ڈھال کر مٹی کے ظروف بنانا۔

**Slip cheese : (n)** ایک قسم کی نرم پنیر۔

**Slip-coach : (n)** دیکھو Slip-carriage

**Slip-coat : (n)** کریم کی نرم پنیر۔

**Slip-coupling : (n)** (۱) ایک قسم کا حلقہ جو ان ڈبوں میں لگا رہتا ہے جنھیں چلتی ریل گاڑی سے کاٹ دیا جاتا ہے۔ (۲) وہ حلقہ جو گاڑی پر زیادہ بوجھ پڑنے کی وجہ سے الگ ہو جاتا ہے۔

**Slip cover : (n)** (۱) فرنیچر کا غلاف (حفاظتی یا آرائشی)۔ (۲) کتاب گرد پوش : کتابوں کا ڈھیلا غلاف۔

**Slip-cover : (v)** فرنیچر پر غلاف چڑھانا۔

**Slip-hook : (n)** وہ ہک جو آسانی سے کھل سکے : ڈھیلا ہک۔

**Slip-knot : (n)** (۱) وہ گرہ جو ایک اشارے سے کھل جائے۔ (۲) پھسلتی گرہ جو ڈوریوں کے کھینچنے سے کسی اور طرف کھلتی ہے : سرک گرہ۔

**Slip-noose : (n)** سرک پھندا۔

**Slip-on : (n)** (۱) وہ لباس جسے آسانی سے پہنا یا اتارا جا سکے۔ (۲) جوتا یا دستانہ جسے باندھا نہیں جاتا۔ (۳) ایک قسم کی گرم بنیان : بڑا کوٹ۔

**Slip-over : (n)** وہ کپڑا (خصوصاً سوئٹر) جسے سر کی طرف سے پہنا کر چل دینا۔

**Slip : (v) [MLG. 'Du. 'Slippen'.]** (۱) پھسلنا : رپٹنا۔ (۲) سرکنا۔ (۳) پھسل کر نکل جانا : بچ کر نکل جانا : صاف بچ جانا۔ (۴) کھسک جانا : آنکھ بچا کر چل دینا : سرک جانا : چپکے سے گزر جانا۔ (۵) لغزش کرنا : چوک جانا۔ (۶) چھوڑ دینا : کھول دینا (کسی قسم کی بندش)۔ (۷) (جلدی سے) کپڑے وغیرہ پہننا یا اتارنا۔ (۸) چپکے سے رکھ دینا : کھسکا دینا۔ (۹) جانا : اتر جانا (ذہن سے)۔ (۱۰) چپکے سے داخل ہونا : بلا قصد چلا جانا : گریز کرنا : بر سر مطلب آنا۔ (۱۱) (وقت کا) جلدی سے گزر جانا : بغیر محسوس کئے گزر جانا۔ (۱۲) توجہ نہ کرنا : نظر انداز کرنا۔ (۱۳) (پاؤں کا) پھسلنا۔ (۱۴) (مجازاً) تنزلی کرنا۔ (۱۵) چھال یا چھلکا اترنا۔ (۱۶) پھسلانا : سرکانا۔ (۱۷) کالر اتارنا۔ (۱۸) (تاش) پتے کو ہاتھ میں چھپانا۔ (۱۹) سرکا کر گرہ کھولنا۔ (۲۰) جوڑ الگ کرنا۔ (۲۱) پھسل کر گرنا۔ (۲۲) (موقع ، وقت وغیرہ) گزر جانے دینا : فائدہ نہ اٹھانا : مستفید نہ ہونا۔ (۲۳) نظر انداز کرنا : چھوڑ جانا۔ (۲۴) آگے بڑھ جانا : آگے نکل جانا۔ (۲۵) بچ کر نکل جانے دینا : گرفت ڈھیلی کرنا : جانے دینا : ہونے دینا : غیر ارادی طور پر کہنا۔ (۲۷) بغیر بنے ہوئے بخیہ کو ایک سوئی سے دوسری سوئی میں گزر جانے دینا۔ (۲۸) (ریل کا ڈبہ) کاٹنا (ریل کو ٹھہرائے بغیر)۔ (۲۹) (کتے یا باز کا) پٹا کھول دینا۔ (۳۰) (بحری) لنگر کی زنجیر یا رسی اٹھانا۔ (۳۱) (جانوروں کا) قبل از وقت بچہ دینا۔ (۳۲) سر یا جسم کو اِدھر اُدھر کرنا (بچنے کے لئے)۔ (۳۳) ابتر یا خراب ہونا : رو بہ تنزل ہونا : رو بہ انحطاط ہونا : زوال پذیر ہونا۔

To slip a cog : غلطی کرنا : سہو کرنا۔

To slip by the board : (جہاز سے) پانی میں اتر جانا۔

To slip off the hooks : دیکھو Hook

To slip one's cable : مرنا : مر جانا۔

To slip one's trolley : (عام) پاگل ہو جانا : نا معقول حرکت کرنا۔

To slip something over : نقلی چیز کسی کے سر تھوپنا : دھوکا دینا۔

**'Slip : (v)** شاخ کاٹنا : (پودا ، جڑ وغیرہ کو) شاخوں یا قلموں میں تقسیم کرنا۔

جاتا ھے ۔

Slip-ring : (n) پھسل حلقہ ۔

Slip-road : (n) شاہراہ سے ملنے والی چھوٹی سڑک ۔

Slip-sheet : (n) (۱) کاغذ کا تختہ جو نئے چھپے ہوئے اوراق کے درمیان رکھ دیا جاتا ھے : تاکہ چھاپ دوسرے ورق پر نہ الگ جائے ۔ (۲) نئی چھپی ہوئی کتابوں کے اوراق کے درمیان رکھا ہوا کاغذ کا حفاظتی تختہ ۔

Slip-sheet : (v) نئی چھپی ہوئی یا جلد بندھی ہوئی کتابوں کے اوراق کے درمیان کاغذ کے تختے رکھنا ۔

Slip-slop : (n) (۱) پتلا شوربا : ہلکی شراب ۔ (۲) بے تکی عبارت : رقت آمیز گفتگو یا عبارت : بکواس : مہمل گفتگو ۔ (۳)مہمل گفتگو کرنے والا شخص ۔

Slip-slop : (a) مہمل گفتگو کرنے والا ۔

Slip-slop : (v) مہمل گفتگو کرنا : بے تکی عبارت لکھنا ۔

Slip-stitch : (n) (۱) وہ بخیہ جو بظاہر نظر نہ آئے ۔ (۲) بے کار ٹانکا خصوصاً بنائی کا ٹانکا جو ایک سوئی سے دوسری پر گزار دیا جاتا ھے ۔

Slip-stream : (n) ڈھکیلو کے ذریعے پیچھے کی طرف بہنے والی رو (پانی یا ہوا کی) ۔

Slip-string : (n) قابل پھانسی شخص : بد معاش : شریر : عیار شخص ۔

Slip-up : (n) غلطی : سہو : بھول : چوک ۔

Slip up : (v) چوک ، غلطی کرنا : سہو کرنا ۔

Slip-way/ Slipway : (n) (۱) ڈھلوان راستہ (جو پانی میں جائے ) : بحری ریل کی ساخت ۔ (۲) ایک ڈھلوان ساخت جس پر جہاز بنتے ہیں (یا ان کی مرمت ہوتی ھے ) ۔ (۳) وہیل مچھلی پکڑنے کے جہاز کے دنبالے میں ڈھلوان راستہ جس کے ذریعے وہیل مچھلی کو کھینچتے ہیں ۔

Slipbody : (n) (اسکاچستان) ڈھیلا شلوکا ۔

Slipe : (n) [LG. 'Slipe'.] (۱) بھدی بے پہیے کی گاڑی ۔ (۲) (کان کنی) سلاخ وغیرہ جس پر کان کا جھولا یا ٹوکرا حرکت کرتا ھے ۔

Slipe : (v) [ME. 'Slypen'.] (۱) چھیلنا : چھلکے اتارنا ۔ (۲)قتلے کاٹنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Slipe : (n) [Origin unkn.] (زمین کا) پتلا سا قطعہ ۔

Slippage : (n) (۱) پھسلنا: سرک کر نکل جانا ۔ (۲) گرنا : تنزل : زوال ۔ (۳) (برقیات) علمی اور عملی پیداوار کا درمیانی فرق : (بجلی وغیرہ کی ترسیل میں) نقصان : کام کے دوران : وہ مقدار جو ضائع ہو جائے۔ (۴) مال کے پیداوار میں تاخیر ۔ (۵) مقررہ اور اصلی پیداوار کے درمیان فرق ۔

Slipped : (a) (نقابت) تنے سے ٹوٹا ہوا ۔

Slipped disc : (n) (مرضیات) بین فقراتی قرص کا تفتق ۔

Slipper : (n) (۱) سلیپر : زیر پائی ۔ (۲) ایک قسم کا بریک جو گاڑی کے پہیوں میں لگا ہوتا ھے ۔ (۳) وہ شخص جو کتوں کو دوڑ میں چھوڑتا ھے ۔ (۴) ایک ترکیب جس کے ذریعے بجلی موصل ریل سے ریل یا ٹرام میں جاتی ھے۔

Slipper animal cule : (n) پاپوشی حوین ۔

Slipper-bath : (n) سلیپر کی شکل کا نہانے کا ٹب ۔

Slipper brake : (n) ایک قسم کا بریک جوگاڑی کے پہیوں میں ہوتا ھے ۔

Slipper-drag : (n) دیکھو Slipper-brake

Slipper-flower : (n) پاپوش گل : ایک قسم کا پھول جو سلیپر سے مشابہ ہوتا ھے ۔

Slipper-limpet : (n) ایک قسم کا گھونگا ۔

Slipper-shell : (n) ایک قسم کا گھونگا ۔

Slipper-wort : (n) دیکھو Slipper-flower

Slippered : (a) (۱) زیر پائی پہنے ہوئے۔ (۲) سلیپر بریک کے ذریعے رکی ہوئی ۔

Slipperily : (adv.) ناقابل اعتبار طریقے سے : عیاری سے ۔

Slipperiness : (n) (۱) چکنا پن : پھسلنا پن ۔ (۲) عیاری : بے ایمانی: ناقابل اعتبار ہونا ۔

Slippery : (n) (۱) پھسلنی : رپٹنی (زمین وغیرہ ) ۔ (۲) (مجازاً) دقت طلب : ہوشیاری سے کرنے کا (معاملہ ) ۔ (۳) پھسل کر نکل جانے والا۔ (۴) ناقابل اعتبار : غیر معتبر : جس کا کچھ ٹھور ٹھکانہ نہ ہو : چلتا ہوا : بے باک : بے ایمان :

عیار ۔ (۵) کمزور (حافظہ وغیرہ) ۔

**Slippiness : (n)** چکناہٹ : پھسلنا ہونا ۔

**Slippy : (a)** تیز : پھرتیلا : چست و چالاک (شخص) ۔

To be or look slippy : تیز ہونا : چست و چالاک ہونا ۔

**Slipsnod : (a)** (۱) پھٹی جوتی والا : پھوہڑ : بھونڈا ۔ (۲) (مجازاً) بے تک : بے اصول : ڈھیلی : سرسری : بے پروائی کی (تحریر) ۔

**Slipsnoddiness : (n)** پھوہڑپن : بے سلیقگی ۔

**Slipsnodness : (n)** دیکھو Slipsnoddiness

**Slipware : (n)** مٹی کے ظروف جن پر گلابہ کے ذریعے چمک پیدا کی جائے یا رنگ بدل دیا جائے ۔

**Slit : (n)** (۱) چاک : شگاف : درز : کاج : جھری ۔ (۲) لمبا پتلا موکھا ۔ (۳) (کوئلے کی کان میں) چھوٹا زمین دوز راستہ جو دو زمین دوز راستوں کو ملاتا ھے ۔

**Slit : (v)** [ME. 'Slitte'.] (۱) پھاڑنا :کاٹنا : چاک کرنا : شگاف دینا : چیرنا ۔ (۲) پتلے لمبے ٹکڑے کر دینا ۔ (۳) (مجازاً) تقسیم کرنا : الگ کرنا : علاحدہ کرنا ۔

**Slit : (a)** (۱) (لباس) چاک کیا ہوا : درز بنایا ہوا ۔ (۲) قدرتی طور پر پھاڑا ہوا ۔ (۳) تیز اوزار سے کٹا ہوا ۔

**Slit : (v)** تنگ کر دینا : سکیڑنا ۔

**Slit-drum : (n)** قدیم زمانے کا ڈھول ۔

**Slit-eyed : (a)** لمبی اور غیر کشادہ آنکھوں والا ۔

**Slit-planting : (n)** (اناج) بونے کا ایک طریقہ جس میں زمین میں صرف شگاف دیا جاتا ھے ۔

**Slit-pocket : (n)** عمودی چاک والی بغلی جیب ۔

**Slit-setting : (n)** دیکھو Slit-planting

**Slit trench : (n)** شگافی خندق ۔

**Slit work : (n)** پتلے تختے جن سے نیام وغیرہ بنتے ہیں ۔

**Slite : (n)** [ME. 'Sliten'.] فرسودگی : گھس پٹ جانا ۔

**Slither : (v)** [alt. of 'slidder'.] (۱) پھسلنا : رپٹنا ۔ (۲) پھسلانا ۔ (۳) پھسلتے ہوئے چلنا ۔ (۴) (رینگنے والے جانوروں کا) رینگنا ۔

**Slither : (n)** (۱) ٹوٹے پھوٹے اینٹ پتھر ۔ (۲) پھسلنا : سرکنا : رپٹنا ۔

**Slitless : (a)** بے درز : بے شگاف : بے چاک ۔

**Slitter : (v)** [ME. 'Sliteren'.] آرائشی چاک بنانا ۔

**Slitting : (n)** شگاف دینا : چاک بنانا ۔

**Slitting mill : (n)** لوھے کے چھڑوں یا چادروں کو پتلی سلاخ بنانے والی مشین یا مِل ۔

**Slitting saw : (n)** دھات کاٹنے کا گول آرا ۔

**Slive : (v)** [OE. 'Slifan'.] (۱) پھاڑنا : چاک کرنا : تقسیم کرنا ۔ (۲) چھیلنا ۔

**Slive : (n)** چھپٹی : پتلا ٹکڑا : ریزہ : چورا ۔

**Slive : (v)** (۱) پھسلانا : (کپڑا) پہنانا ۔ (۲) چپکے سے بتانا یا دینا ۔ (۳) پھسلنا : رپٹنا ۔ (۴) کھسک جانا : مارا مارا پھرنا : ہرزہ گردی کرنا : کوچہ گردی میں وقت ضائع کرنا ۔

**Sliver : (n)** (۱) چھپٹی : لکڑی کا پتلا ٹکڑا ۔ (۲) چھوٹی مچھلی کا ذرا سا ٹکڑا جو بطور چارہ کانٹے میں لگایا جاتا ھے ۔ (۳) اون ، سن وغیرہ کا فیتہ (پونی بنانے کے لئے)۔ (۴)شپاشپ دار ۔

**Sliver : (v)** (۱) چھپٹیاں بنانا : لکڑی کے ٹکڑے کرنا ۔ (۲) چھپٹیاں ہونا : ٹکڑے ہونا ۔ (۳) سوتی ریشوں کو بغیر بٹے دھاگوں میں تبدیل کرنا ۔

**Slivoritz/ Slivowitz/ Slivovic : (n)** [Serbo-croatian 'Sljivovica'.] ہنگری وغیرہ میں بننے والی ایک قسم کی شراب ۔

**Slob : (n)** [Ir. 'Slab'.] (۱) کیچڑ ۔ (۲) کیچڑ بھری زمین ۔ (۳) ایک قسم کا بڑا کیڑا ۔ (۴)بے وقوف ، سست اور بے سلیقہ آدمی ۔

**Slob-land : (n)** کیچڑ : کیچڑ بھری زمین ۔

**Slobber : (n)** (۱) کیچڑ ۔ (۲) رال : لعاب دہن ۔ (۳) خرگوش کی ایک بیماری ۔ (۴) ایک قسم کا رخوہ (Jelly-fish) ۔ (۵) رقت آمیز گفتگو : غیر مربوط تقریر : رقت کا جذبہ : جذباتی سُخن : مستانہ پیار ۔

Slobber : (v) [ME. 'Byslober, Beslobber'.] (۱) منہ سے بچوں یا شرابیوں کی طرح رقت کے جوش میں رال بہانا۔ (۲)تھوک سے بھر دینا : گندے طریقے سے تر کرنا۔ (۳)پھوہڑپن سے کرنا (کوئی کام) : خراب کرنا : بے ڈھنگے پن سے کرنا : بگاڑنا۔ (۴) رقت آمیز گفتگو کرنا: بیٹھی ہوئی آواز میں اور غیر واضح طور پر بولنا۔ (۵)جلد جلد کھلانا : ٹھنسانا۔ (۶) تھوک بھرے منہ سے بوسہ لینا : طراوت کے ساتھ بوسے بازی کرنا۔

Slobber-chops : (n) کھاتے وقت رال ٹپکانے والا۔

Slobberer : (n) دیکھو Slobber-chops

Slobbery : (a) (۱) گندا : کیچڑ آلود : (رطوبت میں) لت پت : رال سے تر۔ (۲) جذباتی : رقت آمیز۔ (۳) پھوہڑ : بے پروا۔

Slock : (v) [ON. 'Slokinn'.] بجھانا (پیاس ، آگ وغیرہ)۔

Slock : (v) (اسکاتستان) پینا : نگلنا۔

Slock : (v) للچانا : ترغیب دینا : پھسلانا : لبھانا۔

Slocken : (v) [ME. 'Slockenen'.] بجھانا۔

Sloe : (n) [OE. 'Sla(h)'.] (۱) جنگلی بیر : سیاہ بیر : ایک قسم کی جنگلی جھاڑی کا نیلگوں سیاہ پھل جو بیر سے مشابہ ہوتا ہے۔ (۲) جنگلی آلوچہ۔

Sloe-eyed : (a) (۱) گہری نیلی یا ارغوانی سیاہی مائل آنکھوں والا۔ (۲) ترچھی آنکھوں والا۔

Sloe-thorn : (n) جنگل آلوچہ۔

Sloe-tree : (n) دیکھو Sloe-thorn

Slog : (n) (۱) مسلسل یا لگاتار بھاری کام۔ (۲) اٹکل پچو ہاتھ چلانا (کرکٹ یا مکا بازی میں)۔

Slog : (v) [Origin unkn.] (۱) بے تحاشا مارنا : اندھادھند ہاتھ چلانا (کرکٹ یا مکابازی میں)۔ (۲) لگاتار کام کرنا یا چلنا : برابر کام کئے جانا یا چلنا۔

Slogan : (n) [Gael. 'Sluagh-ghairm'.] (۱) اسکاتستان کے کوہستانی علاقے کا نعرۂ جنگ۔ (۲) نعرہ : آواز : جیکار : نقش نگیں۔

Sloganeer : (n) نعرہ بنانے والا یا لگانے والا۔

Sloganeer : (v) نعرہ بنانا۔

Sloganize : (v) نعرہ لگانا۔

Slogger : (n) اندھا دھند ہاتھ چلانے والا۔

Slogging : (n) محنت و مشقت : لگاتار محنت کا کام۔

Slogging : (a) زیادہ محنت کا کام کرنے والا۔

Slommack : (n) [Origin unkn.] پھوہڑ : بے ہنگم شخص۔

Slommack : (v) گڈ مڈ ہونا : ابتر ہونا : بے ہنگم ہونا۔

Slommacky : (a) پھوہڑ : بے سلیقہ۔

Sloom : (n) [OE. 'Sluma'.] اونگھ : جھپکی : ہلکی نیند۔

Sloom : (v) (۱) اونگھنا : جھپکی لینا۔ (۲) کمزور اور پلپلا ہو جانا : زائل ہونا : برباد ہونا۔ (۳) بغیر کسی مقصد کے چلنا : آہستہ اور خاموش اِدھر اُدھر پھرنا۔

Sloomy : (a) (۱) سست : کاہل : بے حس : سوتا ہوا۔ (۲) (اناج ، دانہ) کھوکھلا : سڑتا ہوا۔

Sloop : (n) [Du. 'Sloep'.] (۱) ایک قسم کی مستولی کشتی : غراب۔ (۲) نسبتاً چھوٹا جنگی جہاز جس کی توپیں بالائی عرشے پر نصب ہوتی ہیں۔

Sloopman : (n) چھوٹے جنگی جہاز کا کپتان یا ملاح۔

Sloosh : (n) [Alt. of 'Slush'.] (۱) چھپ چھپ کی آواز۔ (۲) دھونا (کسی چیز کو)۔

Slop : (n) [OE. 'Slop'.] (۱) ڈھیلا نیکر یا جانگھیا۔ (۲)ڈھیلی ڈھالی پتلون۔ (۳) سلے سلائے کپڑے جو بازار میں ملتے ہیں : وہ سلے سلائے کپڑے اور دیگر سامان جو ملاحوں کو جہاز کے توشے خانے سے ملتے ہیں۔

Slop : (n) [For 'Ecilop, Back-slang for police'.] پولس۔

Slop : (n) [OE. 'Sloppe'.] (۱) گندہ پانی : موری کا پانی : گندآب۔ (۲) رقیق غذا مثلاً شوربا ، آش : غیر منشی شربت۔ (۳)(مجازاً) حد سے زیادہ رقت آمیزی : کمزور اور ناقص جذبات۔ (۴) گندہ یا بیکار رقیق مادہ : چائے ، کافی وغیرہ کا دھوون۔ (۵) پیشاب پاخانہ۔ (۶) دیکھو Stillage۔ (۷) چھلکانا : گرانا۔

Slop : (v) (۱) گرانا : چھلکانا : گرنا : چھلکنا۔ (۲) گندہ پانی گرانا : گندے پانی میں بھگونا (کپڑے ، فرش وغیرہ)۔ (۳) بڑبڑ

کر جانا : ڈھکوسنا ۔ (۴) گیلا کرنا ۔ (۵) کیچڑ میں گھس کر جانا ۔ (۶) حد سے زیادہ رقت آمیز ہو جانا : اصلی یا بناوٹی جوش سے تقریر کرنا یا کام کرنا ۔ (۷)حد سے گزر جانا ۔

Slop basin : (n) وہ پیالہ جس میں بچی کھچی چائے یا کافی یا طشتری کی چائے ڈال دی جاتی ہے ۔

Slop-bowl : (n) دیکھو Slop basin

Slop-builder : (n) بے ڈھنگی : بودی عمارت بنانے والا ۔

Slop built : (a) بھدی اور بودی یا کمزور (عمارت) ۔

Slop-moulding : (n) اینٹ بنانے کا ایک طریقہ جس میں سانچے کو پہلے پانی ڈبو دیا جاتا ہے ۔

Slop-over : (n) (۱) دیکھو Overflow ۔ (۲) وفور جذبات سے پھوٹ پڑنا : رقت آمیز جوش ہونا ۔

Slop-pail : (n) بالٹی جس میں گندہ پانی پھینکا جاتا ہے : گندے پانی کی بالٹی ۔

Slop-sink : (n) (اسپتال کا) وہ برتن یا ہتك جس میں پیشاب دان اور حاجتی کی غلاظت اونڈیلی جاتی ہے اور دھویا جاتا ہے اور گندہ پانی پھینک دیا جاتا ہے ۔

Slope : (n) [ME.] (۱) نشیب : ڈھلان : ڈھال : اتار ۔ (۲) ڈھلوان سطح : ڈھلوان زمین ۔ (۳) سپاہی کا وہ انداز جس میں بندوق کندھے پر جھکی ہوتی ہے : سلوپ ۔ (۴) (کان کنی) کان کا ڈھلوان راستہ ۔

Slope : (n) سرك جانا : بھاگ جانا ۔

Slope : (a) ڈھلوان : ترچھا ۔

Slope : (v) (۱) آڑے ترچھے جانا ۔ (۲) ترچھا ہونا ۔ (۳) ترچھا کرنا ۔ (۴) بندوق کو کندھے پر جھکا کر رکھنا ۔ (۵) ترچھا کاٹنا یا بنانا ۔

Slope : (v) (۱) بھاگ جانا : لے بھاگنا : فرار ہو جانا ۔ (۲) ٹہلنا : مٹر گشت کرنا ۔ (۳) کرایہ ادا کئے بغیر کرائے کے مکان یا کوٹھری سے بھاگ جانا ۔

Slope : (adv.) ترچھے پن سے : ٹیڑھے پن سے ۔

Slope- : جزو ترکیبی بمعنی "ترچھا" ۔

Slope arms : (n) کندھے پر بندوق ترچھی رکھنا ۔

Slope ways : (adv.) ترچھی حالت میں : ڈھلوان کی صورت میں یا ڈھلوان رخ میں ۔

Slopewise : (adv.) دیکھو Slope ways

Sloping : (a) ڈھلوان : ترچھا ۔

Slopingly : (adv.) ڈھلوان کی طرح : ترچھے ہو کر ۔

Sloppily : (adv.) بے ڈھنگے پن سے : رقت آمیز طریقے سے ۔

Sloppiness : (n) بھیگا اور گندہ ہونا : بے ڈھنگاپن : رقت آمیزی ۔

Sloppy : (a) (۱) (زمین وغیرہ) بہت بھیگی ہوئی کیچڑ اور پانی سے بھری ہوئی ۔ (۲) بھیگی اور میلی میز وغیرہ جس پر گندہ پانی ، شوربا وغیرہ گرا ہوا ہو ۔ (۳) بے ڈھنگا ، بے قاعدہ ، ناقص (کام) : کمزور ۔ (۴) رقت آمیز (جذبہ، گفتگو وغیرہ) ۔ (۵) ڈھیلا ڈھالا : غیر موزوں (لباس) ۔ (۶) مخمور : نشے میں ۔ (۷) متلاطم ۔

Sloppy-joe : (n) (۱) لڑکیوں کا ڈھیلا ڈھالا سوئٹر ۔ (۲) اپنے لباس یا وضع قطع سے بے پروا شخص ۔

Slopseller : (n) سستے سلے سلائے کپڑے بیچنے والا ۔

Slopshop : (n) سستے سلے سلائے کپڑوں کی دکان ۔

Slopstone : (n) پتھر کی سل یا چوکی جو نل کے نیچے رکھی جاتی ہے ۔

Slopwork : (n) (۱) ارزاں سلے سلائے کپڑے تیار کرنا ۔ (۲) سلے سلائے کپڑے ۔ (۳) پھوہڑپن کا کام ۔

Slopworker : (n) ارزاں سلے سلائے کپڑے تیار کرنے والا ۔

Slopy : (a) دیکھو Sloping

Slosh : (n) (۱) کیچڑ ۔ (۲) ہلکی شراب ، پتلی شراب ۔ (۳) چھلکنا (رقیق شے کا) ۔ (۴) سیال مادے کی تھوڑی مقدار ۔ (۵) ضرب ۔

Slosh : (v) [Imitative.] (۱) کیچڑ میں لتھیڑنا : لت پت کرنا ۔ (۲) مٹر گشت کرنا : آوارہ پھرنا ۔ (۳) چھپ چھپ کرنا ۔ (۴) جلدی جلدی یا بے تکے پن سے ڈھالنا ۔ (۵) چڑھانا : ڈھکوسنا : نگلنا ۔ (۶) پیٹنا : مارنا ۔

Sloshed : (a) مدہوش : نشے میں ۔

Sloshy : (a) (۱) کیچڑ سے بھرا ہوا۔ (۲) کمزور : پھسپھسا : پھیکا۔ (۳) بیٹھی ہوئی آواز۔ (۳) نکمی : مہمل : لچر۔

Slot : (n) [(M) LG., (M)Du. 'Slot'.] (۱) دروازے، کھڑکی کی آگل : چٹخنی۔ (۲) دھات کی سلاخ : لکڑی کی چپٹی پٹی۔

Slot : (n) [OFr. 'Esclot'.] (۱) نالی : سوراخ : شگاف : درز (مشین وغیرہ میں تاکہ اس میں کوئی چیز خصوصاً کوئی سکہ ڈالا جا سکے) : سلاٹ۔ (۲) دوہرا حاشیہ جس میں ڈوری لگی رہتی ہے (بیگ وغیرہ کا)۔ (۳)کسی تنظیم، سلسلہ، فہرست وغیرہ میں کوئی مقام۔ (۳) (عام) دیکھو Slot-machine۔

Slot : (n) [OFr. 'Esclot'.] جانور کے پاؤں کا نشان خاص کر ہرن کے پاؤں کا نشان : ہرن وغیرہ کی کھوج۔

Slot : (v) (۱) (مشین میں) سکہ ڈالنے کے لئے سوراخ بنانا : اس قسم کے سوراخ اور درزیں رکھنا۔ (۲) مشین کے سوراخ میں سکے ڈالنا۔

Slot : (v) (۱) چٹخنی لگانا۔ (۲) تالا بند کرنا۔

Slot : (v) ہرن وغیرہ کی کھوج لگانا : پیروں کے نشانات کے ذریعے پیچھا کرنا۔

Sloth : (n) [ME. 'Slaupe'.] (۱) سستی : کاہلی : احدی پن : آلکس۔ (۲) ڈھیل : درنگ۔ (۲) بھالوؤں کا غول۔ (۳) تَنبل : ایک قسم کا دودھ پلانے والا جانور جس کے پیر پنجوں کی طرح ہوتے ہیں اور زیادہ تر درختوں پر رہتا ہے۔

Sloth-animalcule : (n) سست چال حوین : تَنَبل۔

Sloth-bear : (n) ہندوستان اور سری لنکا کا بھالو : ریچھ۔

Sloth-monkey : (n) ایک قسم کا لنگور۔

Sloth-hound : (n) کھوجی کتا۔

Sloth-machine : (n) شگاف دار مشین : وہ مشین جس میں کوئی سکہ ڈالنے سے چھوٹی چھوٹی چیزیں خود بخود نکل آتی ہیں: سلاٹ مشین۔

Sloth man : (n) اخبار کا ایڈیٹر جس کے ذمے خبروں کی ترتیب ہوتی ھے۔

Sloth-meter : (n) وہ میٹر جو پیسے ڈالنے سے چلتا ھے۔

Slothful : (a) سست : کاہل۔

Slothfully : (adv.) سستی سے : کاہلی سے۔

Slothfulness : (n) سستی : کاہلی : احدی پن۔

Slotter : (n) شگاف انداز۔

Slotting : (n) (۱) شگاف اندازی : سوراخ بنانا۔ (۲) (جمع) (کوئلے کی کان) وہ کوئلہ جو سوراخ کرنے میں کاٹا جاتا ھے یا نکلتا ھے۔

Slotting : (n) (۱) شگاف اندازی : سوراخ بنانا۔ (۲) (جمع) (کوئلے کی کان) وہ کوئلہ جو سوراخ کرنے میں کاٹا جاتا ھے یا نکلتا ھے۔

Slotting machine(ry) : (n) شگاف انداز اوزار۔

Slouch : (n) [Origin unkn.] (۱) پھوہڑ : بے ڈھنگا یا بے ہنگم آدمی : بھدا بے وقوف آدمی : گنوار : ان گھڑ۔ (۲) سست : کاہل آدمی۔ (۳) (عام) نالائق یا بھدا کاریگر : اناڑی۔ (۳)نیچے مڑے ہوئے کنارے کی ٹوپی۔ (۵) ہیٹ کا کنارہ نیچے کی طرف مڑا ہونا۔

Slouch : (v) (۱) جھکنا : جھکانا : لٹکنا : لٹکانا۔ (۲) بے ہنگم قطع سے چلنا : کھڑا ہونا یا بیٹھنا۔ (۳) ٹوپی (ہیٹ) کا ایک طرف کا کنارہ موڑ لینا۔

Slouch hat : (n) نیچے مڑے ہوئے کنارے کی ٹوپی۔

Slouched hat : (n) دیکھو Slouch-hat

Slouchily : (adv.) پھوہڑپن سے : بے ڈھنگے پن سے : سستی سے : کاہلی سے۔

Slouchiness : (n) پھوہڑپن : سستی : کاہلی۔

Slouching : (a) (۱) بے ہنگم۔ (۲) نیچے مڑے ہوئے کنارے والی (ٹوپی)۔

Slouchingly : (adv.) بے ہنگم طریقے سے جھکا ہوا۔

Slouchy : (a) (۱) پھوہڑ : بے ہنگم۔ (۲) سست : کاہل : ناکارہ : بد سلیقہ۔

Slough : (n) [OE. 'Sloh'.] (۱) دلدل : کیچڑ کی جگہ : گلابہ۔ (۲)(مجازاً) اخلاقی پستی۔ (۳) دلدلی زمین، سڑک وغیرہ کا گڈھا جس میں کیچڑ بھر گئی ہو۔

Slough : (n) [ME. 'Sloh'.] (۱) سانپ کی کینچلی یا کوئی حصہ جو اس کے جسم سے الگ ہو : نیز سانپ کی کھال۔ (۲) ٹڈی

وغیرہ کا چمڑا جو تبدیل ہیئت کے وقت الگ ہوتا ہے۔ (۳) (مجازاً) چھوڑی ہوئی عادت۔ (۴) چمڑا؛ کھال۔ (۵) چھلکا۔ (۶) (مرضیات) مردار گوشت: کھرنڈ؛ انگور زخم۔ (۷) تاش کا ایک کھیل۔

**Slough : (v)** (۱) الگ ہو جانا؛ ہٹ جانا؛ کیچلی کی طرح اتار پھینکنا۔ (۲) کینچلی آ جانا۔ (۳) (سانپ کا) کینچلی چھوڑنا؛ کینچلی اتارنا۔ (۴) (مجازاً) ترک کر دینا؛ موقوف کر دینا؛ پیچھا چھڑانا۔ (۵) (تاش کا کیل) ترک کر دینا۔ (۶) (پہیے جانے میں) گرنا یا اچھلنا۔ (۷) گرنا۔ (۸) کھرنڈ بن جانا۔

**Slough : (v)** (عام) زور سے مارنا؛ ضرب لگانا۔

**Slough grass : (n)** بعض قسم کی گھاس۔

**Slough of Despond : (n)** قعر گناہ جس میں انسان نجات سے مایوس ہو کر گر جائے؛ انتہائی افسردگی کی حالت۔

**Sloughing : (n)** (۱) کھرنڈ بننا؛ انگور زخم بننا۔ (۲) کینچلی چھوڑنا۔

**Sloughy : (a)** دلدلی؛ جہاں دلدل ہو۔

**Sloughy : (a)** مردار گوشت کا؛ کھرنڈدار۔

**Slounge : (v)** [alt. of 'Lounge'.] مٹر گشت کرنا؛ آوارہ گردی کرنا۔

**Slovak/ Slovac(k) : (n)** [Slovak, Czech.] شمالی ہنگری کی سلاف قوم کا فرد۔

**Slovake/ Slovac(k) : (a)** شمالی ہنگری کی سلاف قوم کا۔

**Slovakian : (a & n)** دیکھو Slovak

**Sloven : (n & a)** [Flem. 'Sloef'.] میلا؛ پھوہڑ؛ بے سلیقہ؛ بے تمیز؛ عادتاً ناصاف رہنے والا؛ کاہل۔

**Slovene : (n)** [G. 'Slowene'.] کارتھیا اور آسٹیریا کی سلافی نسل کا فرد۔

**Slovene : (a)** کارتھیا اور اسٹیریا کی سلافی نسل کا۔

**Slovenliness : (n)** پھوہڑپن؛ بے سلیقہ پن۔

**Slovenly : (a)** (۱) پھوہڑ؛ بے سلیقہ؛ لاپروا (لباس وغیرہ میں)۔ (۲) میلا؛ بے تمیز؛ (کام میں) غفلت کرنے والا۔

**Slovenly : (adv.)** پھوہڑپن سے؛ بے پروائی سے؛ بے سلیقہ پن سے۔

**Slow : (n)** (۱) سست؛ آرام طلب آدمی۔ (۲) سست رفتار گھوڑا۔ (۳) آہستہ گیند پھینکنے والا۔ (۴) آہستہ سے پھینکا ہوا گیند۔

**Slow : (a)** [OE. 'Slaw'.] (۱) ہلکا؛ دھیما؛ آہستہ؛ دھیرے۔ (۲) تدریجی۔ (۳) سست؛ تامل کرنے والا؛ دیر لگانے والا؛ سست رفتار (آدمی)۔ (۴) کُند؛ غبی؛ بے وقوف؛ کم عقل۔ (۵) (طب) بے حس و حرکت؛ کم حس والا۔ (۶)(طب) سست رفتار۔ (۷) پیچھے (گھڑی)۔ (۸) غیر دلچسپ؛ بے لطف۔ (۹) سستی کا (کام وغیرہ)۔ (۱۰)(آگ) مدھم۔ (۱۱) ہلکا؛ معمولی (بخار)۔ (۱۲)(فوٹوگرافی) (پلیٹ) تصویر دیر میں اتارنے والی۔ (۱۳) سست رفتار ریل کی (پٹری)۔

**Slow : (adv.)** آہستہ آہستہ؛ دھیرے دھیرے؛ ہولے ہولے؛ بتدریج؛ دھیما دھیما۔

**Slow : (v)** (۱) کم کرنا؛ دھیمی کرنا (ریل، جہاز وغیرہ کی رفتار کو)۔ (۲) اپنی رفتار کم کرنا؛ آہستہ کرنا۔ (۳) سست ہو جانا؛ کمزور ہو جانا۔

**Slow-belly : (n)** (۱) سست؛ کاہل شخص؛ آرام طلب؛ پیچھے رہ جانے والا؛ پھسڈی۔ (۲) پیٹو؛ بسیار خور؛ بلانوش؛ کھاؤ۔

**Slow-burning : (a)** آہستہ چلنے والا؛ سست رفتار۔

**Slow-coach / Slowcaoch/ Slow coach : (n)** کاہل؛ آلکسی؛ سست رفتار شخص؛ کند؛ غبی آدمی۔

**Slow fever : (n)** معمولی بخار؛ دھیما بخار۔

**Slow-foot : (a)** آہستہ خرام؛ سست رفتار۔

**Slow-footed : (a)** دیکھو Slow-foot

**Slow-hound : (n)** کھوجی کتا۔

**Slow-match : (n)** دھیمی دیا سلائی؛ وہ دیا سلائی جس سے پھٹنے والی چیزوں میں آگ لگائی جاتی ہے۔

**Slow-motion : (n)** (۱) سست حرکت۔ (۲) (سنیما) آہستہ تصویر اندازی۔

**Slow-moving : (a)** دیکھو Slow-footed

**Slow-paced : (a)** (۱) سست رفتار۔ (۲) دیر میں آنے یا واقع ہونے والا؛ دیر کا؛ بعد از وقت۔

Slow-pill : (n) مسکن دوا جو گھوڑے کو ناجائز طور پر کھلا دیتے ہیں تاکہ اس کی رفتار سست پڑ جائے اور وہ گھڑ دوڑ میں جیت نہ سکے ۔

Slow poke : (n) سست آدمی ۔

Slow-poke : (v) سستی کرنا ۔

Slow-spoken : (a) سست کلام ۔

Slow-up : (n) نمایاں زوال یا انحطاط ۔

Slow-witted : (a) غبی ؛ کند ذہن ۔

Slow-worm : (n) کورما ؛ دو موہی ؛ ایک قسم کا کیکڑا جو چھپکلی اور سانپ کے بین بین ہوتا ہے ۔

Slowdown : (n) کام کرنا ۔

Slowgoing : (a) (۱) آرام طلب ؛ آسانی پسند ۔ (۲) بے حوصلہ ؛ غیر مہم جو ۔

Slowish : (a) کسی قدر سست ۔

Slowly : (adv.) آہستہ آہستہ ؛ بتدریج ؛ سستی سے ؛ تاخیر کے ساتھ ؛ ہچکچاتے ہوئے ؛ پس و پیش کرتے ہوئے ۔

Slowness : (n) سستی ؛ آہستگی ؛ کند ذہنی ۔

Slows : (n) ایک قسم کی بیماری ۔

Sloyd/ Slojd : (n) [Sw. 'Slojd'.] اسکول میں دست کاری کی تعلیم کا طریقہ جس میں زیادہ تر لکڑی کی کھدائی کا کام سکھایا جاتا ہے ۔

Sloyd-knife : (n) لکڑی پر کندہ کاری کرنے کی چھری ۔

Slub : (n) [MDu. 'Slubbe'.] کیچڑ ؛ میل کچیل ۔

Slub : (v) کیچڑ میں لتھیڑنا ۔

Slub/ Slubb : (v) [Origin unkn.] اون کی پونی بنانا ۔

Slub : (n) اون کی پونی ۔

Slub : (a) ناہموار تانا کی وجہ سے بنا ہوا نقش و نگار ۔

Slubber : (v) (۱) (کام) بے پروائی سے کرنا ؛ پھوہڑ پن یا بے ڈھنگے پن سے کرنا ۔ (۲) رال بہانا ؛ رال یا تھوک بھر دینا ۔ (۳)لت پت کرنا ؛ لتھیڑنا ۔ (۴) (مجازاً) داغ لگانا ؛ دھبا لگانا ؛ بٹا لگانا ؛ آلودہ کر دینا ۔

Slubber : (n) (اون کا) پونیاں ساز ۔

Slubberdegullion : (n) بے پروا شخص ؛ پھوہڑ ۔

Slubbering : (a) بے پروائی کا ؛ پھوہڑپن کا ۔

Slubberingly : (adv.) بے پروائی سے ؛ پھوہڑپن کے ساتھ ۔

Slubbing : (n) (۱) پونیاں بنانا ؛ پونیاں سازی ۔ (۲) وہ دھاگے جو پونیاں بنانے میں نکلیں ۔ (۳) پونیاں بنائی ہوئی اون یا روئی ۔

Slubbing billy : (n) پونیاں ساز مشین ۔

Slubby : (a) کیچڑ آلود ؛ کیچڑ بھرا ۔

Slubby : (a) پونیاں دار ۔

Slud : (n) [of Scand origin.] پھسلنا کیچڑ ؛ چکنی کیچڑ ۔

Sludge :(n) [Alter of 'Slush'.] (۱) گاڑھی چکنی کیچڑ ؛ گاد ۔ (۲) موری کی کیچڑ ؛ لجّن ؛ لائی ۔ (۳) (بحری) برف کا چور ؛ نامکمل بنی ہوئی برف ۔ (۴) کوئی مٹی یا کیچڑ سا مادہ یا تہ نشیں مادہ ۔ (۵) جما ہوا یا گاڑھا خون ۔ (۶) کچ دھات کا چور جس میں پانی ملا ہو ؛ کچ دھات کی گاد ۔

Sludge : (v) (۱) کیچڑ میں تبدیل کرنا یا ہونا ۔ (۲) کیچڑ سے بھر دینا ؛ کیچڑ صاف کر دینا ۔ (۳) خون (سرخ خلیے کا) بستہ ہو جانا ؛ جم جانا ؛ خون کے چھوٹے خلیوں میں ۔

Sludge-hole : (n) بائلر کا مانس موکھا جس سے تلچھٹ یا گاد نکالی جا سکے ۔

Sludger : (n) گاد پمپ ؛ ریت پمپ ۔

Sludgy : (a) (۱) کیچڑ بھرا ۔ (۲) برف کے چھوٹے ٹکڑوں سے بنا ہوا ۔

Slue : دیکھو Slew

Slug : (n) (۱) سست آدمی ؛ کاہل ۔ (۲) سست رفتار آدمی یا گاڑی ۔ (۳) حلزون ؛ راب ؛ گھونگا ۔ (۴) بعض اقسام کے کیڑے جو پودوں کی ہلاکت کے باعث ہوتے ہیں ۔

Slug : (n) (۱) بندوق کی بے ڈول گولی ۔ (۲) (عام) چسکی : شراب وغیرہ کا ذرا سا گھونٹ ۔ (۳) دھات کا گول سا ٹکڑا ۔ (۴) (طباعت) ٹائپ کی سطر ۔ (۵) پچاس ڈالر کا طلائی سکہ جو ۱۸۴۹ء اور ۱۹۱۵ء میں جاری کیا گیا تھا۔ (۶) پانچ سنٹ (Cents) کی قیمت کی دھات کا ٹکڑا ۔ (۷) گائے ، بیل وغیرہ کی ابتدائی سینگ ۔ (۸) بڑی کیل جو جوتے کے تلے میں لگائی جاتی ھے ۔ (۹) ناقص دریائی موتی ۔ (۱۰) نیم گرم کچ دھات ۔

Slug : (v) (۱) (بندوق میں) بے ڈول گولی بھرنا ۔ (۲) (گولی کا) فائر ہونے پر بندوق کی نال کے قطر کے مطابق شکل اختیار کر لینا ۔ (۳) سست اور کاہل ہونا : کاہل کی طرح پڑے رہنا : آوارہ پھرنا : کام میں تاخیر کرنا ۔

Slug : (v) (۱) زور سے مارنا : بے تحاشا مارنا ۔ (۲) قوت کے ساتھ آگے بڑھنا یا بڑھانا ۔

Slug : (n) کاری ضرب ۔

Slug-a-bed/ Slug-abed : (n) وہ شخص جو دیر تک بستر پر پڑا رہنے کا عادی ہو : پلنگ کا کیڑا ۔

Slug-caterpillar : (n) ایک قسم کا کیڑا ۔

Slug-fly : (n) ایک قسم کی مکھی جو Slug-worm سے بنتی ھے ۔

Slug-horn : (n) بگل : ترم ۔

Slug-snail : (n) گھونگا : حلزون ۔

Slug-worm : (n) بعض قسم کی مکھیوں کا پہل روپ ۔

Slugfest : (n) مکا بازی کا مقابلہ ۔

Sluggard : (n) سست ، متھا یا آرام طلب شخص ۔

Sluggard : (a) سست : کاہل : متھا ۔

Sluggardize : (v) (۱) سست بنانا : کاہل بنانا ۔ (۲) سستی کرنا ۔

Sluggardly : (adv.) سستی سے : کاہلی پن سے ۔

Sluggardness : (n) سستی : متھاپن : آرام طلبی ۔

Slugger : (n) (۱) اندھا دھند ہاتھ چلانے والا ۔ (۲) خام دھات چورنے والی بیلن کا چپٹا ابھار ۔

Sluggish : (a) بے عمل : آلکسی : سست : کاہل : متھا : آرام طلب : کاہل الوجود : سست رفتار ۔

Sluggishly : (adv.) سستی سے : کاہلی پن سے : بے عملی سے ۔

Sluggishness : (n) سستی : متھاپن : آرام طلبی ۔

Sluice : (n) [OFr. 'Escluse'.] (۱) پانی روکنے یا نکالنے کا پھاٹک یا دروازہ ، بند کا دروازہ : آب بند ۔ (۲) وہ پانی جو بند کے دروازے کے اوپر یا نیچے ہو یا اس میں سے گزرتا ہو: بند کا پانی ۔ (۳) چھوٹی نہر یا نالی ۔ (۴) ندی یا نہر کے پانی کو ضبط کرنے یا روکنے کی ایک ساخت جس میں دروازہ یا دروازے لگے ہوتے ہیں جس سے پانی کے نکاس یا داخلے کو باقاعدہ بنایا جاتا ھے یا کنٹرول کیا جاتا ھے ۔ (۵) (ایک ترکیب) جس کے ذریعے پانی کا بہاؤ باقاعدہ بنایا جاتا ھے : فاضل پانی نکالنے کی نالی ۔ (۶)(سونا دھونے میں) مصنوعی نالی جس میں پانی کے فوارے کے ذریعے سونے کے ذرات کو طلا خیز مٹی سے الگ کیا جاتا ھے ۔ (۷) (مجازاً) رکے ہوئے جذبات ۔

Sluice : (v) (۱) بند میں دروازہ لگانا ۔ (۲) بند کھول کر پانی بھر دینا (میدان وغیرہ میں) ۔ (۳) پانی سے کھنگالنا ۔ (۴) خوب پانی ڈالنا (کسی چیز پر) ۔ (۵) (پانی کا) بند کے دروازے سے زور سے بہنا ۔ (۶) طلا خیز مٹی کو فوارے کے ذریعہ دھونا ۔ (۷) لکڑی کے کندوں کو آب بند کا دروازہ کھول کر بہانا ۔

Sluice box : (n) طلادار مٹی دھونے کی ایک لمبی ناند ۔

Sluice-gate : (n) آب بند : در آب بند ۔

Sluice-valve : (n) آب بند والو ۔

Sluice-way : (n) نہر آب بند ۔

Sluicy : (a) (بارش ) موسلا دھار ۔

Slum : (n) [of Cant. origin.] (۱) شہر کی گندگی : تاریک گلی یا محلہ ۔ (۲) جوئے میں دی جانے والی گھٹیا چیزیں (بطور انعام) ۔

Slum : (v) (۱) گندی گلیوں میں جا کر غریبوں کی خبر گیری کرنا یا ان کی حالت کا معائنہ کرنا ۔ (۲) شرمناک حرکت کے لئے شہر کی گندی گلیوں میں جانا : ایسی جگہوں میں جا کر چھپنا ۔

Slum : (n) [by Shortening.] (۱) دیکھو Slime ۔ (۲) (کان کنی) کان کا اندرونی راستہ ۔

Slum : (n) (۱) گوشت کا اِسٹو۔ (۲) لال کیچڑ جو کان کے آب بند سے نکلتی ھے۔

Slumber : (n) (۱) خواب : نیند۔ (۲) سونے یا آرام کرنے کا موقع یا مدت : جھپکی۔ (۳) (مجازاً) آرام : خواب راحت : سستی یا بے حسی کی حالت۔

Slumber : (v) [ME. 'Slumere'.] (۱) سونا : اونگھنا: جھپکی لینا۔ (۲)(مجازاً) ابدی نیند سونا: قبر میں سونا۔ (۳)سستی کرنا: کاہلی کرنا۔(۴) بے حس و حرکت رہنا۔ (۵)خاموش رہنا : پر سکون رہنا : پر اطمینان رہنا۔ (۶) سو کر (وقت) گزارنا یا ضائع کرنا۔

Slumber : (a) نیند کا: نیند سے متعلق : سونے سے متعلق۔

Slumber-cap : (n) جال دار ٹوپی جس کو پہن کر سوتے ہیں تاکہ بال بے ترتیب نہ ہوں۔

Slumber-party : (n) نوجوان لڑکیوں کا رت جگا (خصوصاً کسی ایک گھر پر) جس میں شب خوابی کے لباس میں ملبوس رات کا زیادہ تر حصہ گپ شپ میں گزارتی ہیں۔

Slumber-wear : (n) لباس شب خوابی۔

Slumberer : (n) سونے والا شخص۔

Slumbering : (n) سونا یا سو رہنا۔

Slumbering : (a) سونے والا۔

Slumberingly : (adv.) سونے والا۔

Slumberless : (a) بے خواب کا : بے نیند کا۔

Slumberless : (a) بے خواب : بے نیند کا۔

Slumberous/ Slumbrous : (a) (۱) سست : کاہل : بستر پر رہنے والا۔ (۲) (نیند سے) بھاری : بوجھل (آنکھیں)۔ (۳) خواب آور: نیند لانے والی۔ (۴) ساکن : پر سکون : پر اطمینان۔ (۵) پر سکون ، خاموش (مقام)۔ (۶) خواب آلود : سونے کے لئے موزوں (وقت وغیرہ)۔

Slumberously : (adv.) خواب آلود طرز سے :سستی سے : پر سکون طور سے۔

Slumberousenss : (n) سستی : آلکسی : خواب آور ہونا : پر سکون ہونا۔

Slumbery : (a) دیکھو Slumberous

Slumgullion : (n) (۱) بے ذائقہ مشروب۔ (۲) بکرے یا بھیڑ کے گوشت کا اسٹو۔(۲) خون ، تیل اور نمک جو وہیل کے کسی اہم حصے کو کاٹتے وقت جہاز کے عرشے پر جمع ہو جاتا ھے۔ (۴) کان کے آب بند کے پاس جمع ہو جانے والی سرخ کیچڑ۔

Slumgum : (n) فضلہ جو چھتے سے شہد اور موم نکالنے کے بعد بچ جاتا ھے۔

Slummage : (n) وہ تلچھٹ جو اس برتن کے پیندے میں جمع ہو جاتی ھے جس میں خمیر اٹھایا جاتا ھے۔

Slumming : (n) (لوگوں کی) خبر گیری کے لئے یا خیراتی مقصد کے ساتھ شہر کی گندی گلیوں میں گھومنا۔

Slummy : (a) شہر کے گندے تاریک محلے سے متعلق۔

Slump : (n) [LG.] بڑی مقدار یا تعداد : (توصیفی معنی میں) (رقم) یکمشت۔

By, in (the) slump : اکٹھا : مجموعاً۔

Slump: (n) (۱) (تجارت) کساد : یکایک قیمت کا گرنا۔ (۲) (مجازاً) (کسی کام میں) یك لخت سرد بازاری : اچانك اور بھاری کمی (قیمت میں ہو جانا)۔ (۳) (کھیل میں) ہارنے کی باری یا وقت۔ (۴) ریزش زمین : ہبوط ارض۔ (۵) ایک قسم کی شیرینی۔

Slump : (n) دلدل۔

Slump : (v) اکٹھا کرنا : مجموعاً رکھنا۔

To slump together : ایك ساتھ اکٹھا کرنا۔

Slump : (v) [of Symbolic origin.] (۱) دلدل میں گرنا : دلدل میں دھنسنا : پانی میں چھپاك سے کرنا۔ (۲) (ہوا کا) بند ہو جانا۔ (۳) بے ہنگم طریقے سے چلنا۔ (۴)یکایك قیمت کا گرجانا یا زیادہ ہو جانا۔ (۵) زور سے ٹپکنا : دھڑ سے ٹپکنا۔ (۶) یکایك گرا دینا (قیمت کا)۔ (۷) پھسل جانا : نیچے بیٹھ جانا۔ (۸) بالکل نہ چلنا : بالکل ناکامیاب ہونا۔

Slumpy : (a) دلدلی (زمین)۔

Slung : (a) جھولے میں رکھا ہوا : جھولے میں رکھ کر لٹکایا ہوا۔

Slung-shot : (n) فلاخن : تسمے سے لٹکی ہوئی گولی ۔

Slunk : (a) قبل از وقت پیدا ہونے والا (بچھڑا) ۔

Slunkskin : (n) دیکھو Slinskin

Slup : (v) [Perhaps alt. of Slop.] چسکی لے کر پینا : گھونٹ گھونٹ پینا ، آواز کے ساتھ ۔

Slur : (n) بننے کی مشین کا پھسلواں حصہ ۔

Slur : (n) (۱) تحقیر : بدنامی : الزام ۔ (۲) نقص : داغ : دھبا ۔ (۳) (طباعت) غلط چھپائی : گندی چھپائی ۔ (۴)(موسیقی) مرغول یا گٹکری کا نشان ۔ (۵)آوازوں کا مدغم ہونا : ادغام ۔ (٦) رقص میں پھسلواں حرکت ۔

To cast, put, throw (etc.) a slur on or upon (a person or thing) : الزام ڈالنا : بدنام کرنا ۔

Slur : (v) [of LG origin.] (۱) داغ لگانا : دھبالگانا ۔ (۲) (طباعت) دھندلا یا مسخ کر دینا ۔ (۳) (امریکا) (دیوار پر) پلستر کرنا ۔ (۴) الزام لگانا ، دھرنا : بدنام کرنا ۔ (۵) نظر انداز کرنا: چشم پوشی کرنا ۔ (٦)(کسی چیز کو) عجلت سے اور سرسری طور پر دیکھنا : ملاحظہ کرنا ۔ (۷)(موسیقی) ایک بول گانا : ایک بول کئی سروں میں گانا : مسلسل لے میں گانا : مرغول یا گٹکری بھرنا : دو یا زیادہ سروں پر مرغول کا نشان لگانا ۔ (۸) دھندلا کر دینا : دھبے ڈالنا : دبا دینا : خفیف کر کے دکھانا : جلدی جلدی پڑھنا ۔ (۹) اس طرح لکھنا یا بولنا کہ حرف یا آواز ایک دوسرے سے مل کر صاف طور پر سمجھ میں نہ آئے : مدغم کرنا ۔

Slur : (v) [L. 'Slurren'.] پھسلنا : رپٹنا ۔

Slurp : (v) [Du. 'Slurpen'.] (کسی چیز کو) آواز کے ساتھ کھانا یا پینا ۔

Slurp : (n) آواز کے ساتھ نگلنا ۔

Slurred : (a) دھندلا : غیر واضح ۔

Slurry : (n) [ME. 'Slory'.] ناحل پذیر شے کا محلول (پانی میں) : مٹی یا سمنٹ کا محلول ۔

Slurry : (v) ناحل پذیر شے کا محلول تیار کرنا ۔

Slurry : (v) دھبا ڈالنا : داغ لگانا : میلا کرنا : گندہ کرنا ۔

Slush : (n) [of Scand origin.] (۱) برف کا پانی (پگھلنے پر) : برفاب ۔ (۲) کیچڑ ۔ (۳) چربی یا چکنائی (جو جہاز پر گوشت کو ابال کر نکالی جائے) ۔ (۴) چکنائی کا مرکب ۔ (۵) چونے اور سفید سیسے کا مرکب جس سے مشین کے حصے کو رنگ دیتے ہیں ۔ (٦) بے معنی گفتگو : تصنیف یا بے معنی جذبات : مکروہ جذبات ۔ (۷) (امریکا) ناجائز کمیشن : رشوت ۔ (۸) نقلی روپے (نوٹ) ۔ (۹) بے ڈھنگا اور پھوہڑ شخص ۔

Slush : (n) چھپ چھپ یا چھپاک آواز ۔

Slush : (v) (۱) کیچڑ میں لتھڑنا : کیچڑ میں لت پت کرنا ۔ (۲) (بحری) مستول میں چربی یا چکنائی لگانا ۔ (۳)چونا اور سفید سیسے کے محلول سے رنگنا (مشین کے پرزے یا حصے کو) ۔ (۴) سمنٹ اور مسالے سے بھرنا ۔ (۵) خوب پانی ڈالنا ۔ (٦) (کسی شخص پر) پانی پھینکنا ۔ (۷) (سوروں کا) آواز کے ساتھ کھانا : چپڑ چپڑ کر کے کھانا : مر بھوکے کی طرح کھانا ۔ (۸) کیچڑ سے گزر جانا : دھپ دھپ کرتے چلنا ۔ (۹) چھپ چھپ کی آواز پیدا کرنا ۔

Slushiness : (n) (۱) کیچڑ سے بھرا ہوا ہونا (کسی چیز کا) ۔ (۲) (مجازاً) کمزوری ۔ (۳) جذباتیت ۔

Slushy : (a) دیکھو Sloshy

Slushy : (n) (۱) (عام) جہاز کا خانساماں ۔ (۲) خانساماں کا معاون ۔

Slut : (n) (۱) پھوہڑ عورت : بد سلیقہ : بد تمیز عورت : زبان دراز لڑکی ۔ (۲) بدکردار عورت : کسبی : قحبہ : فاحشہ ۔ (۳)کتی : کتیا ۔ (۴) ایک قسم کی شمع ۔

Slutch : (n) کیچڑ ۔

Slutchy : (a) کیچڑ سے بھرا : گدلا : کیچ سے بھرا ۔

Sluther : (v) [Alternative of Slither.] پھسلنا : رپٹنا ۔

Sluther : (n) پھسلنا : رپٹنا ۔

Sluttish : (a) (۱) پھوہڑ : بے سلیقہ : میلی : گندی (خصوصاً عورت) ۔ (۲) گندی ، میلی (چیز) ۔ (۳) بے سلیقہ ۔

Sluttishly : (adv.) بے سلیقے پن سے : پھوہڑ پن سے ۔

Sluttishness : (n) پھوہڑپن : بے سلیقگی ۔

Slutty : (a) دیکھو Sluttish

Sly : (a) [ME. 'Sleh, Sley'.] (۱) چالاک : عیار : چلتا پرزہ : مکار : ریا کار : عیارانہ : مکاری کا : ریاکاری کا ۔ (۲) (کام) چھپ کر کرنے والا: چھپا ہوا : خفیہ ۔ (۳)استاد : کائیاں: پکا : پکے پن سے : کائیاں پن کا ۔ (۴) شرارت کا : مسخرے پن کا۔

On the sly : چپ چاپ : خفیہ طور پر : چھپ کر۔

Sly : (v) پھسلنا: رپٹنا۔

Sly-boots : (n) شریر : مکار (بچوں یا جانوروں کے لئے مزاحاً) ۔

Sly-goose/ Slygoose : (n) جنگلی بطخ۔

Slyly : (adv.) دیکھو Slily

Slyness : (n) مکاری : عیاری ۔

Slype : (n) [Origin unkn.] (تعمیرات) وہ راستہ جو بڑے گرجے کے اندر سے پادری کے گھر یا مجلس خانے کو جاتا ھے : دیواری راہ۔

Smack : (n) [OE. 'Smaec'.] (۱) خفیف سا مزا : چاشنی :کسی چیز کا خاص مزہ ۔ (۲) شائبہ : جھلک : ہلکا سا رنگ (کسی صفت کا) ۔ (۳) شدید : تھوڑا علم : شراب کی قلیل مقدار۔

Smack : (n) (۱) چٹخارا : چٹاخا (ہونٹ چاٹنے وغیرہ کی آواز)۔ (۲) تھپڑ : چپت ۔ (۳) (کرکٹ) زور دار ہٹ ۔ (۴)چٹخارے والا بوسہ : ماچ : چمّی ۔ (۵) کوڑا وغیرہ مارنے کی آواز۔ (٦) ہمت : جرأت۔

A smack in the face : جھڑکی : دھتکار ۔

Smack : (n) [LG. Du. 'smacke'.] (۱) یك مستولی کشتی جس میں زیادہ تر مچھلی کا شکار ہوتا ھے ۔ (۲)ماہی گیری کا بڑا جہاز۔

Smack : (v) (۱) چکھنا۔ (۲) خفیف سا مزا یا چاشنی ہونا۔ (۳) (مجازاً) شائبہ ہونا : جھلك ہونا : ہلکا سا رنگ ہونا۔

Smack : (v) [MLG. MDu, 'Smacken'.] (۱) چٹخارے لینا : ہونٹ چاٹنا ۔ (۲) مزے لے لے کر پینا (شراب وغیرہ) ۔ (۳)کوڑے پھٹکارنا ۔ (۴)چپت ، تھپڑ وغیرہ مارنا : دروازہ دھڑاك سے بند کرنا ۔ (۵) چمّی لینا : آواز کے ساتھ بوسہ لینا۔ (٦) زور سے پٹك دینا۔

Smack : (adv.) (۱) چٹاخ سے: دھڑ سے : دھڑاك سے ۔ (۲) ٹھیك : پورا : مکمل طور پر۔

Smack-dab : (adv.) بالکل : ٹھیك۔

Smack-smooth : (adv.) مکمل طور پر : کامل طور سے ۔

Smacked : (a) پیسا ہوا۔

Smacker : (n) (۱) چٹخارے دار بوسہ ۔ (۲) زور دار تھپڑ : چٹاخا۔ (۳) کسی چیز کا بڑا یا غیر معمولی نمونہ ۔ (۴) چٹخارا لینے والا : تھپڑ مارنے والا ۔ (۵) (عام) ڈالر۔

Smackeroo : (n) [f. 'Smacker'.] (عام) ڈالر۔

Smacking : (n) چٹخارے کی آواز : چمّی کی آواز۔

Smacking : (a) (۱) چاق و چوبند : چست و چالاك ۔ (۲) نہایت عمدہ ۔ (۳) شدید : موافق (ہوا) ۔

Smacksman : (n) ماہی گیر جہاز کا ملاح یا مالك۔

Smaik : (n) [ME.] شہدا : بدمعاش : بد ذات۔

Small : (a) [OE. 'Smael'.] (۱) (جانور ، آدمی) چھوٹا : کوتاہ (جسامت ، قوت اور تعداد میں) : کم : تھوڑا ۔ (۲) چھوٹی حیثیت کا: چھوٹا (دکان دار، کسان وغیرہ) ۔ (۳)چھوٹی قسم کا : چھوٹا ۔ (۴) تھوڑا : قلیل ۔ (۵) معمولی : غیر اہم: خفیف ۔ (٦) چھوٹا : ادنی طبقے کا : گم نام : فرومایہ : کم مایہ ۔ (۷) ذلیل : کم ظرف : کم درجے کا ۔ (۸) باریك : مہین ۔ (۹) ہلکی (شراب) ۔ (۱۰) دھیمی ، نیچی : مدھم : نرم (آواز) ۔ (۱۱) کمزور (نبض) ۔ (۱۲) دبتی ہوئی آواز والا (حرف علت) ۔ (۱۳) تنگ نظر : متعصب ۔ (۱۴)ذلیل کیا ہوا : مجروح ۔

In a small way : معمولی طریقے سے : معمولی حیثیت سے ۔

Small : (n) (۱) کسی شی کا سب سے پتلا حصہ۔ (۲) (جمع) (آکسفورڈ) ڈگری حاصل کرنے سے پہلے کا امتحان : ابتدائی امتحان۔ (۳) چھوٹا جانور یا آدمی : بچے ۔ (۴) ادنیٰ طبقے کا آدمی۔ (۵) کوئلے کا چورا ۔(٦) پیر یا پیٹھ کا پتلا حصہ: کمر ۔ (۷) (جمع) برجس ۔ (۸) شام کی مختصر صحبت (مختصر وقت کی) ۔

By small and small : آہستہ آہستہ : تھوڑا تھوڑا کر کے ۔

Great and small : امیر و غریب : بڑے چھوٹے سب۔

In small : چھوٹے پیمانے پر : تھوڑا۔

Small : (adv.) (۱) چھوٹے ٹکڑوں یا قلموں میں ۔ (۲) آہستہ سے :

دھیرے سے ۔ (۲) چھوٹے پیمانے پر ۔

To sing small : انکساری سے کہنا : کچھ نہ کہنا ۔

Small and early : (n) تھوڑے آدمیوں کی دعوت جو جلدی ہی ختم ہو جائے ۔

Small arm : (a) (۱) چھوٹے اسلحہ سے لیس : چھوٹے اسلحہ کا ۔ (۲) چھوٹا دستی اسلحہ ۔

Small-arms : (n) دستی اسلحہ : بندوق ، پستول وغیرہ ۔

Small beer : (n) (۱) ہلکی بیئر (شراب) ۔ (۲) معمولی پیشہ : معاملہ وغیرہ ۔

To think small beer of : حقیر سمجھنا : ادنیٰ سمجھنا یا تصور کرنا ۔

Small-body : (n) (طباعت) لمبا ٹائپ (Long printer) سے چھوٹا ٹائپ ۔

Small-bore : (a) (۱) (بندوق) جس کی نال قطر کم ہو ۔ (۲) تنگ نظر ۔

Small bower : (n) وہ لنگر جو جہاز کے ماتھے پر ہوتا ہے ۔

Small capitals : (n) ایک چھوٹے سائز کے بڑے حروف ۔

Small cattle : (n) بیل سے چھوٹے سائز (قد) کے مویشی مثلاً بچھڑا ، بھیڑ وغیرہ ۔

Small chair : (n) بے بازوؤں کی سی ۔

Small change : (n) (۱) پیسے اور ریزگاری وغیرہ : خردہ : چھوٹے سکے ۔ (۲) (مجازاً) اِدھر اُدھر کی باتیں : معمولی گفتگو ۔

Small circle : (n) (علم النجوم) دائرۂ صغیر ۔

Small-clothes/ Smallclothes : (n) (۱) جانگھیا ۔ (۲) چھوٹے کپڑے ، مثلاً رومال ، بچوں کے کپڑے وغیرہ ۔

Small coal : (n) چھوٹے سائز کا کوئلہ : کوئلے کا چورا ۔

Small-fry : (a) (۱) غیر اہم : کم درجے کا : ادنیٰ درجے کا : ناقابل لحاظ ۔ (۲) بچکانہ : طفلانہ ۔

Small holder : (n) چھوٹے کھیت کا مالک یا زمین کا چھوٹا رقبہ آباد کرنے والا شخص ۔

Small holding : (n) چھوٹا سا کھیت جس میں پچاس ایکڑ سے زیادہ زمین نہ ہو ۔

Small hours : (n) طلوع صبح سے پہلے کے گھنٹے (نیم شب کے بعد) ۔

Small intestine : (n) چھوٹی آنت ۔

Small line : (n) چھوٹی شست ۔

Small-minded : (a) چھوٹے دل کا : تنگ نظر ۔

Small-mindedly : (adv.) تنگ نظری سے ۔

Small-mindedness : (n) تنگ نظری : چھوٹے دل کا ہونا ۔

Small-money : (n) دیکھو Small change

Small part : (n) چھوٹا کردار : چھوٹا رول (تھیٹر یا فلم میں) ۔

Small people : (n) پریاں ۔

Small pica : (n) چھاپے کے حروف کا ایک سائز ۔

Small potato : (n) حقیر یا ادنیٰ آدمی یا چیز ۔

Small-scale : (a) (۱) چھوٹے پیمانے کا ۔ (۲) چھوٹے پیمانے والا (نقشہ) ۔

Small-stuff : (n) (بحری) کاتا ہوا سوت یا ڈوری جو جہاز کے اردگرد استعمال ہوتی ہے ۔

Small-sword : (n) خنجر ۔

Small talk : (n) بہت معمولی گفتگو : روزمرہ کی گفتگو : غپ شپ ۔

Small-talk : (v) روزمرہ کی گفتگو کرنا : غپ شپ کرنا ۔

Small time : (n) وہ تھیٹر جس میں کام زیادہ اور اجرت کم ہو ۔

Small-town : (a) چھوٹے شہر یا بڑے دیہات سے یا وہاں کی زندگی سے متعلق ۔

Small-ware(s) : (n) (۱) متفرق اشیائے تجارت ۔ (۲) پتلا یا تنگ کپڑا : پٹی ۔

Smallage : (n) کرفس برّی : اجمود ۔

Smallen : (v) چھوٹا کرنا یا بنانا ۔

Smallish : (a) چھوٹا سا : ذرا سا ۔

Smallness : (n) (۱) چھوٹا پن : کمی : قلت : کوتاہی ۔ (۲) چھوٹی چیز ۔

Smallpox : (n) چیچک : جدری : ستیلا : بڑی ماتا ۔

Smallpox : (v) چیچک میں مبتلا کرنا یا چیچک کے نشان ڈالنا ۔

Smallpoxed : (a) چیچک میں مبتلا : جس کو چیچک کا نشان ہو ۔

Smallshot : (n) (عام) غیر معروف آدمی : بے وقعت آدمی ۔

Smalm : (۱) چکنا کرنا ۔ (۲) خوشامد کرنا ۔

Smalt : (n) [Fr.] (۱) نیلا شیشہ ۔ (۲) گہرا نیلا رنگ ۔ (۳) رنگین شیشے کا ٹکڑا ۔

Smalt-blue : (n) نیلے شیشے کے سفوف سے بنا ہوا رنگ ۔

Smalt-blue : (a) گہرا نیلا ۔

Smaltine : (n) (کان کنی) ٹن کی سفید کوبالٹ ۔

Smaltite : (n) دیکھو Smaltine

Smalto : (n) [It.] رنگین شیشہ جو پچی کاری میں کام آتا ہے ۔

Smalts : (n) نیلا شیشہ ۔

Smaragd : (n) [OFr. 'Smaragde'.] زمرد : زبر جد ۔

Smaragdine : (a) [L. 'Smaragdinus'.] زمرد سے متعلق : زمرد کے رنگ کا : گہرا سبز ۔

Smaragdine : (n) زمرد : زبر جد ۔

Smaragdite : (n) [Fr.] سبز سنگیا ۔

Smarm : (v) [Origin unkn,] دیکھو Smalm

Smarmy : (a) خوشامدی ۔

Smart : (n) [ME. 'Smierte, Smerte'.] (۱) ٹیس : تکلیف : درد : جلن : چرچراہٹ ۔ (۲) دکھ : صدمہ : روحانی کرب : چوٹ ۔ (۳) دیکھو Smart-money ۔ (۴) قابل لحاظ رقم ۔

Smart : (n) صاف ستھرا یا سلیقے کا لباس پہنے والا : خوش لباس : خوش گفتار ۔

Smart : (a) [Late OE. 'Smeart'.] (۱) سخت : شدید ۔ (۲) تیز : پر زور : زور کا ۔ (۳) حاضر جواب : تیز طبع ۔ (۴) ہوشیار : چست و چالاک ۔ (۵) چلتا ہوا : کائیاں ۔ (۶) تر و تازہ : خوش منظر (باغ وغیرہ) ۔ (۷) صاف ستھرا یا سلیقے کا لباس پہنے : عمدہ یا ٹھاٹھ کا لباس پہنے : طرح دار : خوش لباس : جامہ زیب ۔ (۸) سازو سامان سے درست : لیس : سجا سجایا ہوا : ٹھاٹ کا (مکان ، جہاز وغیرہ) ۔ (۹) رئیسانہ : اعلیٰ طبقے کا ۔ (۱۰) ہمہ واں : جگ گیانی : ہونہار ۔ (۱۱) قابل لحاظ : معقول ۔ (۱۲) پر زور : نکتہ سنجانہ ۔

Smart : (v) (۱) سخت تکلیف ہونا یا دینا : شدت سے درد ہونا یا پیدا ہونا : ٹیس اٹھنا : جلن ہونا (زخم وغیرہ میں) ۔ (۲) چرکا لگنا : دل میں نشتر کی طرح چبھنا (طعن وغیرہ) (جرمانہ وغیرہ) برداشت کرنا ۔

Smart : (adv.) دیکھو Smartly

Smart alect/ -alec : (n) خر دماغ شخص : شیخی باز شخص : عیار ۔

Smart-grass : (n) فلفل آبی ۔

Smart-money : (n) (۱) تاوان : ہرجانہ ۔ (۲) معاوضہ : تلافی ۔

Smrt-money : (n) (۱) وہ بازی یا سٹہ جو ایسا سٹے باز لگائے جسے اندرونی علم ہو ۔ (۲) وہ سٹے باز جسے اندرونی علم ہو ۔

Smart set : (n) انتہائی فیشن پرست سوسائٹی ۔

Smart weed : (n) فلفل آبی ۔

Smartaleckism/ Smartalecism : (n) خر دماغی : عیاری ۔

Smartalecky / Smart aleck / Smartalec : (a) خر دماغ : شیخی باز : عیار ۔

Smarted-up : (a) بنا ٹھنا : بنی ٹھنی : صاف ستھرا پوشاک پہنے ۔

Smarten : (v) (۱) چست و چالاک بنانا ۔ (۲) صاف ستھرا پوشاک پہنانا ۔ (۳) چمکانا ۔

Smarting : (a) (۱) تیز : شدید ۔ (۲) شدید درد میں مبتلا ۔

Smartingly : (adv.) شدت سے ۔

Smartyish : (a) (۱) کسی قدر خوش وضع یاخوش لباس ۔ (۲) کسی قدر اہم ۔

Smartly : (adv.) چالاکی سے : تیز طبعی سے : بانکپن سے ۔

Smartness : (n) تیزی : چستی : تیز طبعی : بانکپن : خوش لباسی : ٹھاٹ ۔

Smarty : (a) خر دماغ : عیار ۔

Smarty : (n) خرد دماغ شخص : عیار شخص ۔

Smarty-pants : (n) دیکھو Smarty

Smash : (n) (۱) کاری ضرب : بھر پور ہاتھ ۔ (۲) تباہی ۔ (۳) (لان ٹینس) زور کا ہاتھ (جو جالی کے اوپر سے نیچے کی طرف لگایا جائے)۔ (۴) شکستگی ۔ (۵) پاش پاش ہونے کی آواز ۔ (۶) مکمل تباہی : پورا دیوالیہ ۔ (۷) دیوالیہ : عام تباہی (تجارت میں) ۔ (۸) شکست فاش ۔ (۹)(امریکا) شراب اور برف کے پانی کا شربت ۔ (۱۰)نمایاں کامیابی ۔ (۱۱) زور سے ٹکرانا : تصادم : ٹکر ۔ (۱۲) کپڑے کا نقص جو تانا کے ٹوٹنے کی وجہ سے پیدا ہو جاتا ھے ۔

To break, knock etc. to smash : پاش پاش کر دینا ۔

Smash : (n) [Origin unkn.] جعلی سکہ ۔

Smash : (adv.) نہایت زور سے : پوری قوت سے ٹکرا کر ۔

Smash : (a) غیر معمولی : نمایاں ۔

Smash : (v) (عام) جعلی سکہ چلانا ۔

Smash : (v) [Probably imitative.] (۱) پاش پاش کر دینا : توڑ پھوڑ کر رکھ دینا : پرخچے اڑانا ۔ (۲) کاری ضرب لگانا : بھر پور ہاتھ لگانا ۔ (۳) شکست فاش دینا : قوت کو درہم برہم کر دینا : تہس نہس کر دینا : قلع قمع کر دینا ۔ (۴)(ٹینس) گیند کو جال کے اوپر سے نیچے کی طرف پوری قوت سے مارنا ۔ (۵) (کارخانہ ، کمپنی وغیرہ کا) بیٹھ جانا : دیوالہ نکل جانا ۔ (۶) پاش پاش ہونا ۔ (۷)زور سے گرنا ۔

To go smash : بیٹھ جانا : دیوالہ نکل جانا ۔

Smash-and-grab : (a) (وہ چوری) جس میں دکان کی کھڑکی کو توڑ کر قیمتی مال اڑا لیا جائے ۔

Smash board signal : (n) ریل کا سگنل جو گاڑی کے گزرنے اور رک جانے کے بعد (پھر اپنی حالت پر) سرک کر آ جاتا ھے ۔

Smash fixer/ -hand/ -piecer : (n) تانا ٹوٹنے کی وجہ سے پیدا ھونے والے نقص کو دور کرنے والا ۔

Smash up : (n) (۱) کامل تباہی : پورا دیوالیہ ۔ (۲) تصادم : ٹکر ۔

Smasher : (n) جعلی سکہ چلانے والا ۔

Smasher : (n) (۱) (عام) کوئی غیر معمولی چیز یا بہت بڑی چیز یا عمدہ قسم کی چیز ۔ (۲) قطعی دلیل :زور دار دلیل : بیان قاطع : کاری ضرب : بھر پور ہاتھ یاوار ۔ (۳) پاش پاش کرنے والا ۔ (۴) (جلد سازوں کی) کتاب کو دبانے والی مشین ۔ (۵) ٹینس یا بیڈمنٹن کا کھلاڑی جو جالی کے اوپر سے نیچے کی طرف ہاتھ لگانے میں ماہر ھو ۔ (۶) کپڑے کا نقص دور کرنے والا ۔ (۷) چوڑے چھجے والی ٹوپی کی ایک قسم ۔

Smashery : (n) تباہی ۔

Smashing : (a) کاری : بھرپور : زور دار (ضرب) (شکست) : غیر معمولی : نہایت عمدہ : پر اثر ۔

Smashingly : (adv.) کاری طور پر : زور دار طریقے سے ۔

Smatch : (n) [ME. 'Smech, Smach'] (۱) چاشنی : ہلکا سا مزہ ۔ (۲) شائبہ : جھلک ۔

Smatch : (v) دیکھو Smack

Smatter : (v) [Origin unkn.] (۱) شد بد رکھنا : تھوڑا علم رکھنا یا سطحی علم رکھنا ۔ (۲) بغیر واقفیت کے بولنا ۔

Smatter : (n) (۱) شُد بُد : سطحی علم : استعداد ۔ (۲) (جمع) خفیف یا ادنیٰ سی چیز : بچی کھچی چیز ۔

Smatterer : (n) شد بد علم رکھنے والا : معمولی لیاقت یا استعداد رکھنے والا ۔

Smattering : (n) شُد بُد : تھوڑا سا علم : سطحی علم ۔

Smaze : (n) [f. Smoke + haze.] ہلکی دودی دھند یا کُہر ۔

Smear : (n) [OE. 'Smeoru'.] (۱) داغ دھبا ۔ (۲) کسی چیز کی ہلکی سی مقدار جو خورد بینی معائنہ کے لئے شیشے پر لگاتے ہیں ۔ (۳) بھیڑ کو لگانے کا لیپ ۔ (۴) (کوزہ گری) ایک قسم کی چمک پیدا کرنے والی پالش ۔ (۵) (کسی کو بدنام کرنے کے لئے) تہمت لگانا : تہمت ۔

Smear : (v) [OE. 'Smierwan'.] (۱) ملنا : لگانا : لیسنا ۔ (۲) دھبا

ڈالنا : داغ لگانا ۔ (۳) ضماد لگانا : لیپ لگانا : مرہم لگانا ۔ (۴) تبخیر کے عمل سے برتن پر پالش لگانا ۔ (۵)(کسی چیز کی) موٹی تہ جمانا : ردا جمانا ۔ (۶)خورد بینی معائنہ یا جانچ کے لئے شیشے پر لگانا ۔ (۷) بٹا لگانا : بدنام کرنا ۔

Smear case / Smier- : (n) ایك قسم کا پنیر ۔

Smear-dak : (n) ایك قسم کی چھوٹی مچھلی ۔

Smear-sheet : (n) وہ اخبار یاجریدہ جس میں بے بنیاد ذاتی الزامات یا بدنمائی زیادہ ہو ۔

Smear word : (n) دشنام : رسوا کنندہ الفاظ ۔

Smeared : (a) گندہ : آلودہ : لت پت (کیچڑ ، خون وغیرہ سے ) ۔

Smeared dagger : (n) ایك قسم کا پروانہ ۔

Smeariness : (n) داغ دار ہونا ۔

Smearless : (n) بے داغ : بے دھبے کا ۔

Smeary : (a) (۱) داغ دار : دھبے پڑا ۔ (۲) داغ ڈالنے والا : دھبے ڈالنے والا ۔

Smeath : (n) بعض قسم کی بطخیں ۔

Smectic : (a) [L. 'Smecticus'.] صاف کرنے والا : مصفی ۔

Smectite : (n) [Gr. 'Smectis' + -ite.] ایك قسم کی سفیدی مائل چکنی مٹی جس سے کپڑوں کے چکنے دھبے دور کئے جاتے ہیں ۔

Smectymnuan : (n) (۱) ان پانچ مصنفوں میں سے کوئی ایك جنہوں نے اس نام سے کتاب لکھی ہے ۔ (۲) ان مصنفیں کا معتقد ۔

Smectymnuan : (a) Smectymnans سے متعلق ۔

Smeddum : (n) (۱) باریك سفوف ۔ (۲) دیکھو Smitham ۔

Smee : (n) [Obsecurely related to Smeath, Smew'.] بعض قسم کی بطخیں ۔

Smeech : (n) [ME. 'Smech'.] گہرا دھواں ۔

Smeech : (v) دھواں نکالنا ۔

Smeek : (v) [OE. 'Smeocan'.] دھونی دینا : دم گھوٹنا ۔

Smegma : (n) [L.] جلد کی تہ میں صابن کی سی رطوبت (خصوصاً عضو تناسل کے اوپر کی جلد میں) : شحمی رطوبت : صابونیہ ۔

Smell : (n) (۱) قوت شامہ : سونگھنے کی قوت ۔ (۲) بو : باس ۔ (۳) بدبو : بری بو ۔ (۴) نشان : اشارہ : جھلك : کھوج ۔ (۵) سونگھنا : سونگھنے کا عمل ۔

Smell : (v) [ME. 'Smelle'.] (۱) سونگھنا : سونگھ کر معلوم کرنا : بو محسوس کرنا ۔ (۲) کھوج لگانے کے لئے اِدھر اُدھر سونگھنا : بو سے کھوج لگانا (کتے کا) ۔ (۳) (مجازاً) پتا چلا لینا : سراغ لگا لینا : بھید معلوم کر لینا : بھید معلوم کرنے کی کوشش کرنا : پتا چلانا ۔ (۴) بو دینا : بو آنا : بو ہونا (اچھی ، بری وغیرہ) ۔(۵)سڑ جانا : بو آنے لگنا: اُپس جانا ۔ (۶) تاڑ جانا : قرینے یا قیاس سے سمجھ جانا: اشارہ پانا ۔ (۷) سونگھ کر امتیاز کرنا (دو یا زیادہ چیزوں میں) ۔ (۸) سونگھ کر راستے کا پتا چلانا ۔ (۹) شائبہ رکھنا ۔

To smell a rat : (دھوکے یا فریب کا) شبہ کرنا ۔

To smell of the candle , lamp, oil etc. : (کتاب وغیرہ سے) ظاہر ہونا کہ راتوں کو جاگ کر لکھی گئی ہے : آورد ہونا ۔

To smell powder : جنگ کا تجربہ ہونا ۔

To smell the ground : (کنارے پر پہنچنے کے بعد) جہاز کی رفتار سست ہو جانا ۔

Smell-feast : (n) (۱) مفت خور : طفیلی ۔ (۲) خوشبودار کھانے کی دعوت (مہمانوں کی) ۔ (۳) دعوت کا پتا لگانے والا شخص : بغیر بلائے دعوت میں شریك ہونے والا شخص ۔

Smell-less : (a) (۱) بے بو ۔ (۲) جس میں قوت شامہ نہ ہو ۔

Smell out : (v) (۱) ڈھونڈنا : تلاش کرنا : کھوج لگانا ۔ (۲) پہلے سے جان لینا : قرینے یا قیاس سے سمجھنا یا سمجھ جانا ۔

Smell-smock : (n) بعض پودوں کا قدیم ۔

Smell up : (v) بدبو پھیلانا ۔

Smellable : (a) سونگھنے کے لائق : جس کی بو محسوس ہو ۔

Smeller : (n) (۱) سونگھنے والا (خصوصاً جو قوت شامہ سے کام لے کر

معلوم کرتا اور پتا لگاتا ھی) ۔ (۲) (عام) ناک : (جمع) ناک کے نتھنے ۔ (۳) زور کا مکہ وغیرہ (خصوصاً ناک پر)۔ (۴) ملس : جانوروں کی مونچھ یا سینگ جس سے وہ چیزوں کو محسوس کرتے ہیں : (جانوروں کے منہ کے اطراف کے) سخت بال : ناک کے بال ۔

Smellful : (a) بدبو دار ۔

Smellfungus : (n) عیب جو : نکتہ چیں : حرف گیر ۔

Smellie : (n) وہ فلم جس میں مناظر کے ساتھ ساتھ بو بھی ہم وقت ھوا کرتی ھے ۔

Smelliness : (n) بودار ھونا ۔

Smelling : (a) بودار : بو والا : (خوش) بو ۔

Smelling : (n) (۱) بو ۔ (۲) سونگھنا ۔

Smelling bottle : (n) لخلخے کی شیشی : ناسدانی ۔

Smelling-salts : (n) لخلخہ جو نوسادر میں کوئی خوشبو ڈال کر بنتا ھے ۔

Smelly : (a) دیکھو Smellfull

Smelt : (n) [OE. 'Smelt, Smylt'.] (۱) سامن کی قسم کی چھوٹی مچھلی جو کھانے میں بہت لذیذ ھوتی ھے ۔ (۲) بعض دوسری قسم کی مچھلیاں ۔

Smelt : (v) [MLG. 'MDU, 'Smelten'.] (۱) کچی دھات کو پگھلا کر صاف کرنا : سودھنا : تصفیہ کرنا ۔ (۲) تپانا ۔

Smelt- : (Prefix) سابقہ بمعنی "تصفیہ" ۔

Smelt : (n) پگھلی ھوئی دھات ۔

Smelt : (n) [Origin unkn.] نصف گینی ۔

Smelt-furnace/ -house/ -mill : (n) وہ کارخانہ جہاں کچی دھات صاف کی جاتی ھے :تصفیہ خانہ : سودہ گھر ۔

Smelter : (n) (۱) تصفیہ گر : کچی دھات کو پگھلا کر صاف کرنے والا۔ (۲) تصفیہ گری ۔

Smelter : (n) Smelt مچھلی پکڑنے والا ماہی گیر ۔

Smeltery : (n) وہ کارخانہ جہاں کچی دھات پگھلا کر صاف کی جاتی ھے : تصفیہ خانہ : سودہ گھر ۔

Smelting : (n) کچی دھات کو پگھلا کر صاف کرنا : تصفیہ : سودھنا ۔

Smeuse : (n) [Prob. blend of Smooth and meuse.] دیوار یا باڑ کا سوراخ : موکھا ۔

Smew : (n) [Du, 'Smient'.] ایک قسم کی بطخ جو مچھلیوں کو پکڑ کر کھاتی ھے ۔

Smicket : (n) [Dimunitive of Smock.] زنانہ قمیص : کرتی ۔

Smidgen/ Smidgeon /Smidgin/ Smidge : (n) [Prob. alter of Smitch.] تھوڑی مقدار : ٹکڑا ۔

Smift : (n) [Origin unkn.] (کان کنی) آہستہ جلنے والی دیاسلائی یا فتیلہ ۔

Smilacin : (n) [Fr.] (کیمیا) ایک سفید یا بے رنگ اور بے بو کا بلوری مادہ ۔

Smilax : (n) [L.] (۱) بیلوں کی بعض قسمیں جن میں سے بعض سے عُشبہ حاصل ھوتا ھے ۔ (۲) چوب چینی ۔

Smile : (n) (۱) تبسم : مسکراہٹ ۔ (۲) شادابی : تر و تازگی ۔ (۳) یاوری (تقدیر کی) ۔ (۴) شراب کا ایک جام (خصوصاً وہسکی کا) ۔

Smile : (v) [ME. 'Smilen'.] (۱) مسکرانا : تبسم کرنا ۔ (۲) کسی چیز پر خندہ زن ھونا : ہنسنا : مسکرانا ۔ (۳) تبسم سے ظاہر کرنا : مسکرا کر ادا کرنا (خیر مقدم ، رضا مندی ، تعریف وغیرہ) ۔ (۴) شاداب ھونا : تر وتازہ ھونا : مسرت چھائی ھوئی ھونا : مسرت سے لبریز ھونا ۔ (۵) یاوری کرنا: حسب مراد ھونا (تقدیر کا) ۔ (۶) شراب کا ایک جام پینا ۔ (۷) مسکرا کر لینا یا دور کر لینا ۔

To come up smiling : (n) ہمت نہ ہارنا ۔

Smileful : (a) پر تبسم ۔

Smileless : (a) (۱) بے تبسم : سنجیدہ ۔ (۲) سنجیدہ (الفاظ)۔ (۳) بے رونق : اداس : افسردہ :حزیں ۔

Smilelessly : (adv.) سنجیدگی سے : سنجیدہ طور پر ۔

Smiler : (n) (۱) مسکرانے والا ۔ (۲) (عام) ایک قسم کی مخلوط شراب ۔

Smiley / Smily : (a) مسکراتا ھوا : پر تبسم ۔

Smilingly : (adv.) ہنستے ہوئے : مسکرا کر : متبسم ہو کر ۔

Smilingness : (n) مسکراتا ہوا ہونا : پر تبسم ہونا ۔

Smirch : (v) [Origin unkn.] (۱) دھبا ڈالنا : میلا کرنا : گندہ کرنا ۔ (۲) (مجازاً) (عزت یا شہرت میں) داغ ، بٹا ، دھبا لگانا ۔

Smirch : (n) داغ : دھبا ۔

Smiris : (n) [Gr. 'Smyris'.] دیکھو Emery

Smirk : (n) بناوٹ یا حماقت کا تبسم یا ہنسی : کٹھ ہنسی ۔

Smirk : (a) صاف ستھرا : آراستہ پیراستہ : سجا سجایا : مزین : خوشگوار ۔

Smirk : (v) [OE.'Smearcian'.] (۱) بناوٹ یا حماقت سے ہنسنا : دانت نکال لینا ۔ (۲) دانت نکال کر بولنا ۔

Smirker : (n) بناوٹ یا حماقت کی ہنسی ہنسنے والا ۔

Smirkingly : (adv.) بناوٹ یا حماقت کی ہنسی ہنستے ہوئے ۔

Smirky : (a) صاف ستھرا : مسکراتا ہوا ۔

Smit : (v) [ME. 'Smitten'.] (۱) داغ ڈالنا : دھبا ڈالنا ۔ (۲) پرا گندہ کرنا : گندگی پھیلانا ۔

Smitch : (n) (۱) سیاہ داغ : دھبا ۔ (۲) (مجازاً) داغ بدنامی : بٹا : کالک کا ٹیکا ۔(۳) ہلکا اشارہ: مشابہت۔ (۳) گرد و غبار: کالک ۔

Smitch : دیکھو Smidgen

Smite : (n) ضرب : وار : ہاتھ (وار کا) : کوشش ۔

Smite : (v) [OE. 'Smitan'.] (۱) تباہ کر دینا : برباد کر دینا ۔ (۲) کاری ضرب لگانا : لات مارنا : (ساز) چھیڑنا ۔ (۳)مارنا : قتل کرنا : ہلاک کر دینا ۔ (۳) (بجلی وغیرہ کا) گرنا : برباد کر دینا ۔ (۵) پیٹنا : ٹکرا دینا : ٹکرانا ۔ (۶) (بیماری کا) لگ جانا : اثر کرنا : مبتلا ہونا (عشق میں) مبتلا کر دینا ۔ (۷) مغلوب کرنا (خواہش کا) ۔ (۸)یکایک آنا یا پہنچنا : آکر ٹکرانا ۔ (۹) سزا دینا : سرزنش کرنا ۔ (۱۰) (ضمیر ، دل وغیرہ کو) مضطرب کر دینا : پریشان کر دینا ۔ (۱۱) کاٹ ڈالنا : کاٹ کر الگ کر دینا : ٹکڑے ٹکڑے کر دینا ۔ (۱۲) مار کر گھسا دینا : متصل کر دینا ۔ (۱۳) مار کر گرا دینا ۔ (۱۴) مارنا : ضرب لگانا۔ (۱۵) گھس جانا : داخل ہونا ۔ (۱۶)(دھوپ وغیرہ کا) چمکنا : تاباں ہونا : درخشاں ہونا ۔

To smite one hip and thigh : سخت ہزیمت دینا ۔

Smiter : (n) (۱) مارنے والا ۔ (۲) ایک قسم کا کبوتر ۔

Smith : (n) [OE. 'Smip'.] دھات کا کام کرنے والا : دھات گر خصوصاً لوہار ۔

Smith : (v) [OE. 'Smipian'.] (۱) (اوزار ، ہتھیار وغیرہ) (آگ میں تپا کر اور ہتھوڑے سے پیٹ کر) بنانا ۔ (۲) ہتھوڑے سے پیٹ کر کسی خاص شکل میں گھڑنا ۔ (۳) لوہار کا کام کرنا : آہن گری کرنا ۔

Smitham/ Smeddum : (n) [OE.'Smed(e)ma'.] (۱) باریک سفوف ۔ (۲) خام سیسے کا باریک سفوف ۔ (۳) حوصلہ : جرأت : جذبہ : جوش ۔

Smithcraft : (n) دھات گری : آہن گری ۔

Smithereens : (n) [Ir. Gael. 'Smidirin'.] ذرے یا ذرات : ذرا ذرا سے ٹکڑے ، ریزے ۔

Smithers : (n) [Origin unkn.] دیکھو Smithereens

Smithery : (n) آہن گری : لوہاری : لوہار کا کام ۔

Smithfield : (n) (۱) لندن کا قصابہ (گوشت کا بازار) ۔ (۲) لندن میں ایک جگہ کا نام ۔

Smithian : (a) [f. Adam Smith.] آدم اسمتھ یا اس کے معاشیاتی نظریہ سے متعلق ۔

Smithing : (n) دھات گری : آہن گری ۔

Smithsonite : (n) [Named after James Smithson.] (۱) جست کا سلیکیٹ ۔ (۲) جست کا کاربونیٹ ۔

Smithy/ Smiddy : (n) [ON. 'Smisdja'.] لوہار کی بھٹی : لوہار کی دکان : آہن گری کا کارخانہ : لوہار خانہ ۔

Smithy : (v) آہن گری کا کام کرنا : لوہار کا کام کرنا ۔

Smitten : (a) (۱) پیٹا ہوا : مارا ہوا ۔ (۲) مغلوب : مبتلا ۔

Smittle : (a) وبائی ؛ متعدی ۔

Smittle : (v) چھوت لگانا ؛ متعدی مرض پھیلانا ۔

Smock : (n) [OE. 'Smoc'.] (۱) زنانہ قمیص ؛ کرتی ۔ (۲) دیکھو Smock-frock ۔

Smock : (v) (۱) کرتی پہنانا ؛ قمیص پہنانا ۔ (۲) (لباس پر) کڑھائی کی آرائش بنانا ۔

Smock : (n) (لباس پر) کڑھائی کی آرائش ۔

Smock-face : (n) زرد رو ؛ پیلے چہرے والا ؛ زن نما چہرے والا شخص ۔

Smock-faced : (a) زرد رو ؛ پیلے چہرے والا ؛ زن نما چہرے والا ۔

Smock-frock : (n) (کھیت کے) مزدوروں کا ڈھیلا سا کرتا جس کے بالائی حصے میں چنٹیں پڑی ہوتی ہیں ، یہ کپڑوں کے اوپر پہن لیا جاتا ہے ۔

Smock-frocked : (a) ڈھیلا سا کرتا پہنے ہوئے ۔

Smock-mill : (n) ایک قسم کی ہوائی چکی جس کا بالائی حصہ گھومتا رہتا ہے ؛ بالا گرد ؛ پون چکی ۔

Smock-race : (n) عورتوں کی دوڑ کا مقابلہ جس میں قمیص بطور انعام دی جاتی تھی ۔

Smocker : (n) بلاؤز پہنانے والا ؛ کڑھائی کی آرائش بنانے والا ۔

Smocking : (n) (لباس پر) کڑھائی کی آرائش ۔

Smockless : (a) بے قمیص کا ۔

Smog : (n) [Blend of smoke & fog.] (۱) دودی دھند ۔ (۲) دودی دھند سے مشابہ کوئی چیز ۔

Smoggy : (a) دھندلا ۔

Smokable/ Smokeable : (a) پینے کے قابل (سگریٹ ، حقہ وغیرہ) ۔

Smokable/ Smokeable : (n) پینے کے قابل چیز (حقہ ، سگریٹ وغیرہ) ۔

Smoke : (n) [OE. 'Smoca'.] (۱) دھواں ؛ دخان ؛ دود ؛ کہر ۔ (۲) یئو(Yew) کا زرگل۔ (۳) بھاپ ؛بخارات ۔ (۴)دھند؛ کہرا ۔ (۵) سگریٹ ؛ سگار ؛ تمباکو ۔ (۶)سگریٹ ، سگار ، حقے وغیرہ کے چند کش ۔ (۷) گھٹیا قسم کی شراب ۔ (۸) رفتار ۔ (۹) نیگرو ؛ حبشی ۔ (۱۰) ایک قسم کی پالتو بلی ۔ (۱۱) تمباکو نوشی کی مہلت (کام کے دوران) ۔

Cape smoke : جنوبی افریقہ کی گھٹیا قسم کی شراب ۔

Like smoke : تیزی سے ؛ بہت جلد ؛ بلا دقت ؛ ہوا کی طرح؛ آسانی سے ۔

There is no fire without smoke or no smoke without fire : تانبا شد چیز کے مردم نہ گوئند چیز ۔

The (big) smoke : لندن ۔

To come to, end in, vanish into smoke : بے کار جانا ؛ اکارت جانا ؛ ناکام رہنا ۔

To sell smoke : ٹھگنا ؛ فریب دینا ۔

Smoke : (v) (۱) دھواں نکلنا ؛ دھواں اٹھنا ؛ سلگنا ۔ (۲) بخارات اٹھنا ؛ ابخرات نکلنا ؛ بھاپ نکلنا ۔ (۳) دھواں دینا (آگ یا دود کش کا دھواں باہر نکالنے کی جگہ کمرے میں نکالنا) ۔ (۴) دھوئیں سے خراب کر دینا ؛ خراب ہو جانا؛ دھوئیں سے کیڑوں وغیرہ کو مارنا یا دور کرنا ۔ (۶)دھوئیں میں سکھا کر محفوظ رکھنا ۔ (۷) حقہ پینا ؛ سگار یا سگریٹ ، مدک چانڈ وغیرہ پینا ۔ (۸) تمباکو نوشی میں کوئی حالت طاری ہو جانا (بیماری وغیرہ) ۔ (۹) (روز مرہ ، اسکول کے لڑکوں کا) شرما جانا ؛ شرم سے چہرے پر سرخی دوڑ جانا ۔ (۱۰) تاڑنا؛ بھانپ جانا یا لینا ۔ (۱۱) ہنسی اڑانا ؛ بے وقوف بنانا ۔ (۱۲) دھواں کر کے بھگانا ۔ (۱۳) دیکھنا ؛ ملاحظہ کرنا ۔ (۱۴)(پائپ وغیرہ کا) پیا جانا ۔ (۱۵) بھاگ جانا ؛ لاپتا ہو جانا ؛ روپوش ہو جانا ۔ (۱۶) مٹی کی ہدف نما طشتری (جو پکی ہوئی مٹی سے بنتی ہے ) چور چور کر دینا یا اس کا چور چور ہو جانا ۔

Smoke-arch : (n) ریل کے انجن کا دود خانہ ۔

Smoke-ball : (n) (۱) دخانی گولا ؛ ایک قسم کا گولا جس میں سے گہرا دھواں نکلتا ہے اور یہ اپنی نقل و حرکت دشمنوں سے چھپانے کے لئے چھوڑا جاتا ہے ۔ (۲) وہ گولا جو جانوروں کو گھیر کر شکار کرنے میں چھوڑا جاتا ہے ۔

Smoke-black : (n) کاجل ۔

Smoke-bomb : (n) دود خیز بم ؛ دخانی بم ۔

Smoke-box : (n) دود خانہ ۔

Smoke-chamber : (n) دیکھو Smoke-box

Smoke-dried : (a) دھوئیں میں خشک کیا ھوا۔

Smoke-dry : (v) دھوئیں میں سکھا کر محفوظ کرنا یا (سوکھ کر محفوظ) ھونا۔

Smoke-farthing : (n) (۱) ایک قسم کی نذر ، چڑھاوا جو نشیب کے تعلقہ کے کنبے والے کلیسا کو دیا کرتے تھے ۔ (۲) خانہ داری یا محصول۔

Smoke-glass : (n) دھندلے شیشے کا تال (دور بین کا)۔

Smoke-helmet : (n) آگ بجھانے والے کا خود۔

Smoke-hole : (n) (۱) دھوئیں کی نالی : دود کش۔ (۲) دیکھو Fomarole.

Smoke-house : (n) (۱) دباغت کے کارخانے کا وہ کمرہ جس میں چمڑے سے بال کو صاف کیا جاتا ھے ۔ (۲) وہ جگہ جہاں چیزوں کو دھوئیں کے ذریعے محفوظ کیا جاتا ھے۔

Smoke-jack : (n) وہ مشین جو دود کش کی ھوا کی مدد سے سیخ کو الٹتی پلٹتی رہتی ھے : سیخ چرخی۔

Smoke-mask : (n) دیکھو Smoke-helmet

Smoke-oh : (n) (آسٹریلیا) وقفہ : فرصت : مہلت۔

Smoke out : (v) (۱) (چھپنے کی جگہ سے) دھواں کے ذریعے باہر نکالنا۔ (۲) ظاہر کرنا : منکشف کرنا۔

Smoke-sail : (n) (بحری) دھواں روک بادبان۔

Smoke-screen : (n) (فوج) دھوئیں کی آڑ (فوج کی حرکت کو دشمنوں سے چھپانے کے لئے) پردہ ڈالنے ، گڈمڈ کرنے یا گمراہ کرنے والی چیز۔

Smoke-stack : (n) (۱) جہاز کا دود کش : ریل کے انجن کا دود کش۔ (۲) اسٹو وغیرہ کا دود کش۔

Smoke-test : (n) نالی یا ٹیپ وغیرہ کو جانچنے کا ایک طریقہ۔

Smoke tree : (n) ایک خوشنما جھاڑی جس کے پھلوں کے گچھے پروں کی طرح ھوتے ہیں اور دور سے ان پر دھوئیں کا شبہ ھوتا ھے۔

Smoke up : (v) دھوئیں سے بھر دینا۔

Smokeless : (a) بے دھوئیں کا۔

Smokelessly : (adv.) بے دھوئیں کے۔

Smokelessness : (n) بے دھوئیں کا ھونا۔

Smokelike : (a) دھوئیں جیسا : دھوئیں سے مشابہ۔

Smoker : (n) (۱) (مچھلی وغیرہ) دھوئیں میں سکھا کر محفوظ کرنے والا۔ (۲) دھواں چھوڑنے والا (دودکش ، ریل کا انجن وغیرہ)۔ (۳) حقہ : تمباکو وغیرہ کا عادی: تمباکو نوش۔ (۴) ریل میں تمباکو پینے کا ڈبہ۔ (۵) گانے وغیرہ کا جلسہ جس میں تمباکو پینے کی اجازت ھو : تفریحی صحبت کے لئے مردوں کا اجتماع۔

Smokily : (adv.) دھواں دیتے ھوئے۔

Smokiness : (n) دھوئیں سے بھرا ھونا : دھندلاپن : دھوئیں سے کالا ھونا۔

Smoking : (n) (حقہ ، سگریٹ وغیرہ) پینا۔

Smoking : (a) دھواں دینے والا۔

Smoking-bean : (n) ایک قسم کی پھلی جس کے ڈوٹے کو لڑکے سگریٹ کی طرح پیتے ہیں۔

Smoking-car : (n) (ریل میں) تمباکو پینے کا ڈبہ۔

Smoking concert : (n) گانے کا جلسہ جس میں تمباکو پینے کی اجازت ھو۔

Smoking-jacket : (n) خوشنما جیکٹ جو کھانے کے بعد تمباکو پینے کے وقت استعمال کرتے ہیں۔

Smoking-room : (n) (ھوٹل وغیرہ کا) تمباکو پینے کا کمرا۔

Smoking room : (a) گندہ : فحش۔

Smoking stand : راکھ دان رکھنے کا ٹیکن۔

Smokingly : (adv.) دھواں دیتے ھوئے۔

Smokish : (a) کسی قدر دھندلا۔

Smoko : (n) (آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ میں) تمباکو نوشی کی مہلت۔

Smoky : (a) (۱) دھواں دینے والا : جس میں سے دھواں نکلتا ھو۔

(۲) دھوئیں سے ڈھکا : دھوئیں سے بھرا ۔ (۳) دھندلا : دھوئیں جیسا ۔ (۴) دھوئیں سے کالا : دھوئیں کی رنگ کا۔ (۵) دھوئیں کا مزا رکھنے والا : دھوئیندا ۔ (۶)تمباکو نوشی کا عادی ۔

Smoky : (n) (۱) ایک قسم کی گوریا ۔ (۲) دھواں دے کر سکھائی ہوئی ایک قسم کی مچھلی ۔ (۳) ایک قسم کی بلی ۔

Smoky quartz : (n) دودی گار ۔

Smoky topaz : (n) دودی پکھراج ۔

Smolder : (n) [ME.] (۱) دھواں : گرد و غبار : داغ : دھبا ۔ (۲) آہستہ سلگنے یا سلگانے والی آگ ۔ (۳) گل نرگس کے بصلے کی ایک بیماری ۔

Smolder : (v) (۱) آہستہ آہستہ جلنا : بغیر شعلے کے جلنا سلگنا : اندر اندر ہی جلنا ، سلگنا ۔ (۲) (جذبات کا) دل میں چھپا یا دبا ہونا : اندر اندر ہی کام کرنا : اندر اندر ہی بھڑکتے رہنا ۔

Smolt : (n) [ME.] (۱) دوسرے سال کی سامن مچھلی ۔ (۲) (مجازاً) چھوٹا شخص یا چیز ۔

Smolt : (a) [ME.] پر سکون : پر اطمینان ۔

Smooch : (v) آلودہ کرنا : گندہ کرنا : میلا کرنا ۔

Smooch : (n) داغ : دھبا ۔

Smooch : (v) [alt. of 'Smouch'.] بوسہ لینا : لاڈ پیار کرنا ۔

Smooch : (n) بوسہ : چوما ۔

Smoochy : (a) داغدار : دھبے لگا ۔

Smoodge/ Smooge : (v) [Alter of 'Smouch'.] (۱) خوشامد کرنا : خوشنودی حاصل کرنا : چکنی چپڑی باتیں کرنا ۔ (۲)بوسہ لینا : لاڈ پیار کرنا ۔

Smoor : کثیف دھواں ۔

Smoorich : (n) [Imitative.] چھپ چھپا کر : پوشیدہ طور پر لیا ہوا بوسہ ۔

Smoot : (v) [Origin unkn.] کسی گھر میں بے ضابطہ طور پر کام کرنا (باضابطہ ملازم نہ ہو کر) ۔

Smoot : (n) [of Scand. origin.] تنگ راستہ خصوصاً جس سے چھوٹے جانور رینگ رینگ کر گزر سکیں ۔

Smooth : (n) (۱) (بحری) (متلاطم سمندر کا) قدرے ساکن حصہ ۔ (۲) کسی چیز کا چکنا حصہ : چکناپن : ہمواری ۔ (۳)ساکن پانی : ہموار زمین ۔ (۴) (کسی چیز کا) خوشگوار یا لطیف رخ ۔ (۵) چکنا کرنا : ہموار کرنا ۔ (۶)چکنا کرنے والی چیز : ریتی ۔ (۷) ٹینس کے بلے کا وہ رخ جس میں تانت کی گرہیں ہوتی ہیں ۔

Smooth : (a) [OE. 'Smop'.] (۱) چکنا : ہموار ۔ (۲) ساکن (پانی کی سطح) ۔ (۳) سلیس : لطیف : خوشگوار ۔ (۴) قائم : ٹھنڈا ۔ (۵) (نباتیات) بے مو : چکنا ۔ (۵) یکساں ۔ (۶)ہلکے مزے کی (شراب) ۔ (۸) (مزاج) نرم : ٹھنڈا : پر سکون : پر اطمینان ۔ (۹) (انداز یا طریقہ) شائستہ : با اخلاق : مصالحت آمیز : خوشامدانہ ۔ (۱۰) رواں : آسان: سہل ۔

To take smooth : آسان بنانا : سہل بنانا ۔

Smooth : (adv.) دیکھو Smoothly

Smooth(-)bore : (n) توپ یا بندوق جس کی نال اندر سے چکنی ہوتی ہے : معمولی بندوق ۔

Smooth(-)bore : (a) معمولی نال کی : چکنی نال والی (بندوق ، توپ وغیرہ) ۔

Smooth-breathing : (n) (یونانی گرامر) لفظ کی ابتدا میں حرف علت کی آواز جس میں ہائے ہوز کا میل نہ ہو ۔

Smooth chance : (n) (متلاطم سمندر کا) ساکن حصہ ۔

Smooth-chinned : (a) بے ریش : امرد ۔

Smooth-faced : (a) (۱) جس کا چہرہ بال ، جھریوں سے خالی ہو : بے داڑھی : بے ریش کا : امرد ۔ (۲) (مجازاً) تملق سے پیش آنے والا: ظاہر داری برتنے والا ۔ (۳) (مجازاً بظاہر معقول (الفاظ وغیرہ) : بظاہر صحیح ۔ (۴)چکنا : چکنی (چیز ) ۔

Smooth-running : (a) آسانی سے چلنے والا ۔

Smooth-shaven : (a) داڑھی مونچھ منڈا ہوا ۔

Smooth-spoken : (a) چرب زبان : چکنی چپڑی باتیں بنانے والا ۔

Smooth-tongued : (a) دیکھو Smooth-spoken

Smooth(e) : (v) (۱) ہموار کرنا ؛ مسطح کرنا ؛ برابر کرنا ؛ ساکن کرنا (سمندر کو) ؛ ٹھنڈا کرنا ؛ سکون پر لانا (مزاج کو) . (۲) سہل کرنا ؛ آسان کرنا ، بنانا ؛ حل کرنا (مشکل کو). (۳) سہل اور خوشگوار بنانا . (۴) غلطی یا قصور کی پردہ پوشی کرنا ؛ لیپا پوتی کرنا . (۵) ساکن ہو جانا (سمندر کا) . (۶) استری کرنا . (۷) (پر یا بال کو) سنوارنا . (۸) شائستہ بنانا . (۹) تسکین پہنچانا ؛ (جرم وغیرہ کو) خفیف ثابت کرنا .

To smooth(e) over : لیپا پوتی کرنا ؛ پردہ پوشی کرنا .

Smoothen : (v) دیکھو Smooth(e)

Smoother : (n) چکنا کرنے والا ؛ شائستہ بنانے والا ؛ پر سکون بنانے والا ؛ استری کرنے والا ؛ استری .

Smoothie : (a) (۱) خوش اطوار شخص . (۲) چرب زبان شخص .

Smoothing : (n) (۱) ہموار کرنا ؛ چکنا کرنا . (۲) دوہرے حرف علت کو ایک حرف علت کی آواز میں تبدیل کرنا . (۳) (لاسلکی) موجوں کے اتار چڑھاؤ کو ہموار کرنا .

Smoothing-iron : (n) استری .

Smoothing-plane : (n) چھوٹا رندہ ؛ مسطح ساز رندہ .

Smoothing-trowel : (n) پلاسٹر کرنے کی کرنی .

Smoothish : (a) خاصا ہموار .

Smoothly : (adv.) ہمواری کے ساتھ ؛ ملائمت سے ؛ شائستگی سے ؛ خوشامد کے ساتھ ؛ سلاست سے ؛ روانی سے ؛ لطافت سے .

Smoothness : (n) (۱) ہمواری ؛ چکناپن . (۲) نرمی ؛ ملائمت ؛ خوشامد کا رنگ ؛ شائستگی . (۳) سلاست ؛ روانی ؛ لطافت .

Smoothy : (a) دیکھو Smoothie

Smore : (n) کثیف دھواں .

Smore : (v) (۱) بگولہ ؛ گھنا گرد و غبار یا دھواں یا جھاگ . (۲) بھوبھل ؛ جلتی راکھ .

Smorgasbord : (n) سوڈان کا ایک لذیذ کھانا ؛ ٹھنڈا کھانا .

Smote : دیکھو Smite

Smother : (n) [ME. 'Smosder'.] دیکھو Smore

Smother : (v) (۱) (دھوئیں سے) دم گھٹنا . (۲) گلا گھونٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مار ڈالنا ؛ دم گھونٹ کر مار ڈالنا . (۳) ناک میں دم کر دینا (بوسوں یا داد و دہش کی بھر مار سے) . (۴) دبا دینا ؛ چھپانا ؛ ظاہر نہ ہونے دینا (معاملات کو). (۵) آگ کو راکھ سے چھپانا یا دبانا . (۶) کوئی چیز اندر ڈال کر ڈھك دینا . (۷) (گوشت ، سبزی وغیرہ) برتن میں ڈھك کر دھیمی آنچ پر پکانا . (۸) (آواز وغیرہ) دبانا . (۹) گلا گھٹ کر مر جانا ؛ دم گھٹنا ؛ سانس رکنا . (۱۰) سلگنا ؛ اندر ہی اندر جلنا .

Smother-fire : (n) سلگنے والی آگ ؛ اندر اندر جلنے والی آگ .

Smother-fly : (n) دیکھو Aphid

Smother-kiln : (n) وہ بھٹی جس میں چینی کے ظروف کو دھوئیں کے ذریعہ سیاہ کر دیا جاتا ہے .

Smotheration : (n) گلا گھونٹ کر مار ڈالنا .

Smotherer (n) گلا گھونٹنے والا .

Smothering : (a) گلا گھونٹنے والا .

Smothing : (n) دم گھٹنا ؛ دم بستگی .

Smothery : (a) گلا گھونٹنے والی ؛ جس سے دم گھٹ جائے .

Smouch : (n) [Imitative.] بوسہ ؛ رقت آمیز بوسہ .

Smouch : (v) بوسہ لینا .

Smouch : (n) [Var. of Smoose.] داغ ؛ دھبا .

Smouch : (v) (۱) بے ایمانی سے حاصل کرنا ؛ چرانا . (۲) بے ایمانی کرنا .

Smoulder : (n) (۱) گھنا گرد و غبار یا دھواں یا جھاگ . (۲) سلگنا ؛ سوزش دروں .

Smoulder : (v) [MDu, 'Smolen'.] (۱) سلگنا ؛ اندر ہی اندر جلنا . (۲) (جذبات وغیرہ کا) دل میں چھپا رہنا یا دبا ہونا ؛ اندر ہی اندر کام کرنا .

Smoulderingly : (adv.) سلگتے ہوئے ؛ اندر ہی اندر جلتے .

Smouse/Smouch : (n) [Du. 'Smous'.] (۱) (عام) یہودی . (۲) (جنوبی افریقہ) پھیری والا ؛ خانہ بدوش تاجر .

Smudge : (n) (۱) دم گھٹنے والا دھواں ۔ (۲) وہ آگ جو مچھر ، کیڑوں مکوڑوں کو بھگانے کے لئے جلائی جاتی ھے ۔ (۳)دھونی جو کیڑے مکوڑوں یا مچھروں کو بھگانے کے لئے دی جاتی ھے ۔

Smudge : (n) (۱) داغ : دھبا : کلنک کا ٹیکہ ۔ (۲) گندگی : داغ ڈالنا ۔ (۳) پینٹ کا تلچھٹ یا رنگ : روغن کا تلچھٹ ۔ (۴)کوئلے کا چورا ۔ (۵) دھندلی یا مسخ شدہ چیز (سطر وغیرہ) ۔

Smudge : (v) [Origin unkn.] (۱) کوئی چیز گرا کر خراب کرنا : بھرنا : دھبے ڈالنا : دھندلا یا مسخ کر دینا (عبارت کو) ۔ (۲)(عزت وغیرہ پر) داغ لگانا ، دھبا لگانا ، بٹا لگانا ، کلنک کا ٹیکہ لگانا ۔ (۳) دھندلا ھونا (سیاہی وغیرہ کا)۔ (۴) کام بگاڑنا : ابتری ڈالنا ۔

Smudge : (v) [Origin unkn.] (۱) خیمہ وغیرہ میں دھواں کرنا ۔ (۲) خاك ھو جانا : گل جانا : سڑ جانا ۔

Smudge : (v) [Origin unkn.] چپکے چپکے ہنسنا : دل ہی دل میں ہنسنا ۔

Smudgily : (adv.) دھبا لگاتے ھوئے : داغ ڈالتے ھوئے ۔

Smudginess : (n) داغ دار ھونا : دھندلا ھونا ۔

Smudgy : (a) داغ دار : دھبے لگا : دھندلا : مسخ شدہ ۔

Smug : (a) [LG. 'Smuk'.] (۱) صاف ستھرا : طرح دار : جامہ زیب ۔ (۲) (چہرہ) چکنا : نرم ۔ (۳) صاف ستھری (چیز) ۔ (۴) مطمئن بالذات : گھمنڈی ۔

Smug : (v) چست و چالاك بنانا ۔

Smug : (v) [Probably back-formation from Smuggle.] اُڑا لینا : چوری کرنا ۔

Smuggle : (v) [LG. 'Smageln'.] (۱) خلاف قانون در آمد یا بر آمد کرنا : چنگی ادا کئے بغیر مال لے آنا ۔ (۲) خفیہ طور پر لانا یا لے جانا : چھپا دینا : غائب کر دینا ۔ (۳) اڑا لینا : لے بھاگنا ۔

Smuggler : (n) (۱) چنگی چور : چور بازار : سمگلر : خلاف قانون در آمد یا بر آمد کرنے والا : چوری سے مال لانے یا لے جانے والا ۔ (۲) وہ جہاز جس کے ذریعے خلاف قانون مال در آمد یا بر آمد کیا جاتا ھے ۔

Smuggling : (n) چور بازاری : محصول چوری ۔

Smugly : (adv.) صاف ستھرے طور پر ۔

Smugness : (n) صاف ستھرا ھونا : مطمئن بالذات ھونا ۔

Smur/ Smurr : (n) [Origin unkn.] کُہرے کی پھوار ۔

Smurry : (a) کُہر آلود : ابر آلود : دھندلا : کہریلا ۔

Smut : (n) (۱) کالا روگ : ایك روگ جو غلے کے کھیت میں لگ جاتا ھے اور بالیوں کو جلا کر سیاہ سفوف بنا دیتا ھے : کانگ ہاری ۔ (۲) کالك کا دھبا : سیاہ دھبا : کلونس ۔ (۳)(کوئلے کی کان) خراب قسم کا نرم کوئلہ ۔ (۴) کالك ۔ (۵) چھوٹا کیڑا ۔ (۶) خرافات : فحش گفتگو : فحش الفاظ : فحش قصہ : پھکڑ ۔

Ditto, brother smut : (بچوں کی زبان) ترکی بہ ترکی جواب : وہ جواب جو پلٹ کر دیا جائے ۔

Smut : (v) (۱) سیاہ دھبے لگانا ۔ (۲) اناج میں کالا روگ لگنا ۔ (۳) فحش بنانا ۔ (۴) (مچھلیوں کا) چھوٹے چھوٹے کیڑوں کو کھانا ۔ (۵) (اناج سے ) کالا روگ لگے اناج کو الگ کرنا یا صاف کرنا ۔

Smut-ball : (n) کالا روگ لگا اناج کا دانہ یا اناج کا ذخیرہ ۔

Smut mill : (n) وہ مشین جو اناج کا روگ دور کر کے اسے صاف کرتی ھے ۔

Smutch : (n) دیکھو Smitch

Smutch : (v) (۱) داغ لگانا : دھبا لگانا ۔ (۲)بٹا لگانا : کلنک کا ٹیکہ لگانا ۔

Smutchy : (a) داغ دار : دھبے لگا ۔

Smuttily : (adv.) روگیلے پن سے : گندے پن سے ۔

Smuttiness : (n) جالا لگا ھونا : روگیلا ھونا : گندہ پن ۔

Smutty : (a) (۱) روگیلا : روگی : روگ ۔ (۲) جالا لگا : دود آلود ۔ (۳) فحش : گندہ ۔ (۴) دھندلا : دھنیلا ۔

Smyrna : (n) [L.] سمرنا (ایشائے کوچك کے خاص بندر گاہ کا نام جو اسی نام کی خلیج پر واقع ھے) ۔

Smyrna cotton : (n) ہندوستانی کپاس جو Levant میں پیدا کی جاتی ھے ۔

Smyrna wheat : (n) ایک قسم کا گیہوں جس کی بالی بڑی ہوتی ہے ۔

Smyrnaean : (n & a) سمرنا کا باشندہ ۔

Smyrnoite : (n) دیکھو Smyrnaean

Smyrniote : (a) سمرنا سے متعلق ؛ سمرنا کا ۔

Smytrie : (n) [Origin unkn.] چھوٹی مخلوق یا چیزوں کا مجموعہ ۔

Snah : (n) [Flem. 'Snabbe'.] (اسکاچستان) کھڑی چٹان کی چوٹی ۔

Snack : (n) [MDu. 'Snac(k)'.] (۱) چکت : کانٹا (خصوصاً کتے کا) ۔ (۲) حصہ : بخرہ ۔ (۳) جرعہ ۔ (۴) ہلکا ناشتہ : ایک لقمہ ۔

To go snacks : بانٹ لینا : تقسیم کر لینا : (کھانے میں) شرکت کرنا ۔

Snack : (v) (۱) (اچانک) کاٹ کھانا : کاٹنا ۔ (۲) بانٹ لینا : حصہ لگانا : تقسیم کرنا ۔ (۳) ہلکا ناشتہ کرنا ۔ (۴) جلدی سے اٹھا لینا ۔

Snack : (a) (۱) ہوشیار : تیز : چست ۔ (۲) نازک مزاج : تنک مزاج ۔

Snack bar : (n) (۱) وہ ہوٹل جہاں صرف ہلکا ناشتہ عموماً کاؤنٹر پر ملتا ہے ۔ (۲) (گھر کا) وہ کاؤنٹر جس پر ہلکا ناشتہ کیا جاتا ہے ۔

Snack table : (n) چھوٹی ہلکی میز جس پر ایک آدمی کا کھانا اور شراب وغیرہ پیش کی جاتی ہے ۔

Snaffle : (n) [LDu.] (۱) اکہری لگام جس میں بے کانٹوں کا دہانہ ہو ۔ (۲) ہلکی بندش یا روک ۔

To ride (a person) in , or with the snaffle : کسی شخص سے نرمی سے کام لینا : نرمی سے پیش آنا ۔

Snaffle : (v) (۱) اکہری اور بے کانٹوں والے دہانے کی لگام لگانا ۔ (۲) چرانا : لوٹ لینا ۔ (۳) روکنا : ضبط کر لینا : سرقہ کرنا ۔

Snaffle : (v) (۱) سڑکنا : ناک میں لے جانا یا کھینچنا ۔ (۲) دیکھو Snuffle, Sniff.

Snafu : (a) [Situation normal all fouled up.] ٹیڑھا : کج : پراگندہ : درہم برہم : گڈ مڈ ۔

Snafu : (n) پراگندگی : کجی ۔

Snafu : (v) پراگندہ کرنا : الجھانا ۔

Snag : (n) [Of Scand origin.] (۱) ٹھنٹھ : درخت کی ٹوٹی ہوئی شاخ کا بقیہ حصہ ۔ (۲) دریا کی تہ میں کھڑی ہوئی چٹان یا لکڑی کا نوک دار حصہ ۔ (۳) (مجازاً) رکاوٹ : روک : سد ۔ (۴) ٹوٹا ہوا دانت : ریشۂ دندان ۔ (۵) ہرن کے سینگ کی شاخ (خصوصاً وہ جو چھوٹی ہو اور ٹھیک سے نشو و نما نہ پائی ہو) ۔ (۶) نوکیلی : تیز : ناصاف برآمدگی ۔ (۷) کسی چیز کا ناہموار ٹکڑا ۔ (۸) غیر معین رقم ۔

Snag : (v) (۱) جہاز کا ٹھنٹھ سے ٹکرانا ۔ (۲) (مجازاً) ٹھنٹھ کی طرح رکاوٹ پیدا کرنا ۔ (۳) ٹھنٹھ کاٹنا (درخت کا) ۔ (۴) ٹھنٹھ نکالنا (دریا وغیرہ کا) ۔ (۵) ڈھالی ہوئی اشیا سے برآمدگی دور کرنا ۔ (۶) جلدی سے پکڑنا ۔

Snag-boat : (n) دریا کی تہ سے ٹھنٹھ یا دوسری رکاوٹیں دور کرنے والا جہاز ۔

Snag-tooth : (n) ٹوٹا ہوا دانت ۔

Snagged : (a) (۱) بے ٹھنٹھ والا یا جس میں ٹھنٹھ نہ ہو ۔ (۲) ٹھنٹھ میں اٹکا ہوا ۔

Snaggle : (v) جلدی سے پکڑنا : جھپٹ کر حاصل کرنا ۔

Snaggle-tooth : (n) ناہموار یا ٹوٹا ہوا دانت ۔

Snaggled : (a) ناہموار (دانت) ۔

Snaggy : (a) ٹھنٹھ کا سا : گرہ دار : نوکدار ۔

Snail : (n) [OE. 'Snaeg(e)l'.] (۱) حلزون : گھونگا ۔ (۲) دیوار گھڑی کی ایک دندانے دار چرخی : حلزونی چرخی ۔ (۳) سست آدمی : مٹھا یا آرام طلب آدمی ۔ (۴) ایک قسم کا پودا جس کی پھلیاں گھونگے سے مشابہ ہوتی ہیں ۔

Snail : (v) (۱) سست رفتاری سے چلنا : بہت آہستہ چلنا ۔ (۲) حلزونی بنانا ۔ (۳) (باغ وغیرہ کو) گھونگوں سے پاک کرنا : گھونگوں کا شکار کرنا ۔

Snail-bore : (n) ایک قسم کی صدف ماہی جو کستورا ماہی میں سوراخ کر دیتی ہے ۔

Snail fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Snail-flower : (n) ایک قسم کا پھول ۔

Snail-horned : (n) چھوٹے خمیدہ سینگوں والا (جانور) ۔

Snail-like : (a) (۱) گھونگے جیسا ۔ (۲) سست ۔

Snail-like : (adv.) سستی سے ؛ تاخیر سے ۔

Snail-paced : (a) سست ؛ سست رفتار ؛ کاہل ۔

Snail-plant : (n) ایک پودا جس کی پھلیاں گھونگے سے مشابہ ہوتی ہیں ۔

Snail-slow : (a) دیکھو Snail-paced

Snail-shell : (n) حلزونہ ۔

Snail's gallop/ -pace : (n) بہت ہی سست رفتار ؛ چیونٹی کی چال ۔

Snailery : (n) گھونگے پکڑنے کا پیشہ ۔

Snailish : (a) گھونگے کی طرح سست ۔

Snailishly : (adv.) گھونگے کی طرح سے ؛ سستی سے ۔

Snaily : (a) (۱) دیکھو Snailish ۔ (۲) گھونگوں سے بھرا ۔ (۳) دیکھو Snail-horned ۔

Snake : (n) [OE. 'Snaca'.] (۱) سانپ ؛ مار ؛ سانپ کی تصویر ۔ (۲) دغا باز ؛ بے مروت آدمی ۔ (۳) سانپ سے مشابہ چیز ۔ (۴) قرون وسطیٰ کا جنگی جہاز ۔

A snake in the grass : (۱) چھپا دشمن ۔ (۲) پوشیدہ خطرہ ۔

Great snakes : (فجائیہ ، غصے کے موقع پر) لاحول ولاقوۃ ۔

Poor snake : غریب حاجتمند یاحقیر شخص ؛ غلام ۔

To see snakes : ہذیان کا دورہ ہونا ۔

Snake : (v) (۱) سانپ کی طرح حرکت دینا ۔ (۲) سانپ کی طرح چلنا ؛ رینگنا ۔ (۳) سانپ کی طرح لپیٹنا ؛ مروڑنا ۔ (۴)(مجازاً) بل کھاتے ہوئے یا رینگتے ہوئے راستہ بنانا ۔ (۵) کھینچنا ؛ گھسیٹنا ۔ (۶) زبردستی کھینچنا ؛ جلدی کھینچنا ۔ (۷) (تیر کا) گرتے وقت زمین کے اندر گھس جانا ۔ (۸) چرانا ؛ لے بھاگنا ۔

Snake-berry : (n) ہزار چشاں ۔

Snake-bird : (n) لوا ؛ زقہ ۔

Snake-boat : (n) مشرق میں استعمال ہونے والی لمبی ڈونگی ۔

Snake-charmer : (n) سپیرا ۔

Snake-fence : (n) ٹیڑھی ٹیڑھی سلاخوں کی باڑ یا جنگلہ ۔

Snake-fish : (n) مار ماہی ؛ سانپ سے مشابہ مچھلی ۔

Snake-gourd : (n) چچینڈا ۔

Snake(-)head : (n) (۱) سوسن کی شکل کا پھولدار پودا ۔ (۲) قدیم ریل کی پٹری کا اوپر کی طرف مڑا ہوا سرا ۔ (۳) سانپ کے سر کی تصویر ۔ (۴) وہ مچھلی یا کچھوا جس کا سر سانپ جیسا ہوتا ہے ۔

Snake-hipped : (a) پتلی اور سیماب وش سرین والا ۔

Snake-juice : (n) تیز شراب خصوصاً خراب قسم کی وہسکی ۔

Snake like : (a) سانپ جیسا ؛ مار نما ۔

Snake-poison : (n) وہسکی (شراب) ۔

Snake(-)root : (n) زراوند ؛ شر گیاہ ۔

Snake(-)stone : (n) (۱) امونی ؛ سخت خول اور ملائم جسم والے حشرات کی ایک قسم جو زیر زمین پائی جاتی ہے ۔ (۲)پاد زہر (پتھر) ۔ (۳) چھوٹا سام دار پتھر ۔ (۴) ایک قسم کا سان ۔

Snake-story : (n) سانپ کی کہانی (ناقابل یقین خصوصاً اس کے سائز اور لمبائی سے متعلق) ۔

Snake-weed/ Snakeweed : (n) (نباتیات) دو پیچہ ؛ انجبار ۔

Snake-wood : (n) جزائر شرق الہند میں پائے جانے والے بعض قسم کے درخت جن میں سے بعض کی لکڑی پر سانپ کی طرح کے نشانات رہتے ہیں ۔

Snakebit : (a) زہریلے سانپ کا کاٹا ہوا ۔

Snakebite : (n) (۱) مارگزیدگی ؛ سانپ کا کاٹا ۔ (۲) (نباتیات) عرق الدم ۔ (۳) شراب خصوصاً وہسکی ۔

Snakebite remedy : (n) شراب خصوصاً وہسکی ۔

Snakeling : (n) چھوٹا سانپ ؛ سانپ کا ۔

Snakes and ladders : (n) لوڈو کی قسم کا ایک کھیل جس میں سانپ اور سیڑھیاں کھلاڑی کے راستے میں رکاوٹ اور آسانی پیدا کرتے ہیں۔

Snakes(-) head / Snakeshead : (n) (۱) چتلا پھول : گل سرنگوں۔ (۲) دیکھو Snake-head ۔

Snakeskin : (n) سانپ کا چمڑا۔

Snakewise : (adv.) سانپ کی طرح : چپکے چپکے۔

Snakily : (adv.) سانپ کی طرح : پیچیدہ طور پر : بے وفائی سے۔

Snakiness : (n) سانپ پن : پیچیدہ پن : دغا بازی : مکاری۔

Snaking : (a) (۱) لہردار : پیچ دار : چکر دار۔ (۲) کھینچنے میں استعمال ہونے والی۔

Snaking : (n) (۱) سانپ کی طرح حرکت دینا۔ (۲) لہردار یا پیچ دار چیز۔ (۲) ہوائی جہاز کا اِدھر اُدھر ہونا۔

Snakish : (a) سانپ جیسا : پیچیدہ۔

Snaky : (a) (۱) سانپ جیسا : مار صورت : پیچیدہ۔ (۲) بے وفا اور بے مروت : کینہ پرور : مکار۔ (۳) سانپوں سے بھری (جگہ) : جہاں سانپ کثرت سے ہوں۔ (۴) سانپ سے متعلق۔ (۵) سانپوں سے لپٹا ہوا (عصا وغیرہ)۔

Snap : (n) (۱) چکت : کاٹنا : منہ مارنا۔ (۲) کاٹنے، ٹوٹنے، دروازہ بند ہونے کی آواز : تڑاقا : چٹاخا : دھڑاکا۔ (۳) کنگن وغیرہ کا کھٹکا۔ (۴) ایک قسم کا چھوٹا کرارہ کیک۔ (۵) تاش کا ایک کھیل۔ (۶) پالا گر : پالا۔ (۷) اسلوب بیان کا چٹخارہ یا شوخی۔ (۸) تیزی : طراری : پھرتی: جوش۔ (۹) سرسری فوٹو : فوری فوٹو۔ (۱۰) (تھیٹر) ایکٹر کی تھوڑے دن کی نوکری : تھوڑے دن کا معاہدہ۔ (۱۱) (عام) حصہ : حاصل کرنے کے لائق چیز : انوکھا موقع : اچھی جگہ : اچھے کام۔ (۱۲) ٹکڑا : لقمہ : جزو۔ (۱۳) ہلکا کھانا : جلدی جلدی کھایا ہوا کھانا۔ (۱۴) جھپٹ۔ (۱۵) پائک (Pike) مچھلی کا شکار کرنا۔ (۱۶) روکھی بولی : روکھا انداز بیان۔ (۱۷) ہوشیاری : قوت : جرأت۔ (۱۸) کاٹنے کا اوزار۔ (۱۹) کھٹکے دار ہک۔ (۲۰) کھٹکا: قفل۔ (۲۱) لوبیا : فرنچ بین۔ (۲۲) چھوکرا: مردک۔

Cold snap : پالا۔

Soft snap : اچھا پر لطف یا دلچسپ کام : منافع بخش تجارت وغیرہ۔

Snap : (v) [(M)LG. '(M)Du. 'Snappen'.] (۱) اچانک کاٹ کھانا : چکت مارنا۔ (۲) جلدی سے اٹھا لینا (پرزہ وغیرہ) : چٹ پٹ یا کھٹ پٹ چکا لینا (سودا)۔ (۳) کسی کی بات کاٹنا : بات کاٹ کر غلطی درست کر دینا۔ (۴) تڑاق سے یا چٹخ سے توڑ ڈالنا : تڑاق سے ٹوٹ جانا : چٹ سے ٹوٹ جانا۔ (۵) دن سے داغنا (پستول وغیرہ) : پھٹکارنا (کوڑا)۔ (۶) چٹخانا (انگلیوں کو)۔ (۷) دھڑے سے بند ہونا یا بند کرنا (کواڑ وغیرہ)۔ (۸) فوراً فوٹو لے لینا : بے خبری میں فوٹو لے لینا : سرسری تصویر لینا۔ (۹) روکھی بولی بولنا : ترش کلامی کرنا : زہر اگلنا۔ (۱۰) روکھا انداز اختیار کرنا : غصے میں جواب دینا : جھلا کر بات کرنا یا جواب دینا۔ (۱۱) جھپٹ لینا : جھپٹا مارنا۔ (۱۲) اچک لینا : چھین لینا۔ (۱۳) (قانون، فیصلہ وغیرہ) فوری طور پر منظور کر لینا یا کر ڈالنا۔ (۱۴) (غصے کی حالت میں پلکوں کا) جلدی جلدی گرنا اور کھلنا۔ (۱۷) جلدی سے جانا۔

To make it snappy : جلدی کرنا : جھٹ سے کرنا۔

To snap (a person's) nose or head off : روکھے پن سے جواب دینا۔

To snap one's finger at : ٹھینگا دکھانا : پروا نہ کرنا۔

To snap out of it : کسی عادت، خصلت وغیرہ سے چھٹکارا پانا : ترک کرنا۔

Snap : (adv.) جلدی سے : پھرتی سے : تیزی سے۔

Snap : (a) (۱) (اسکاچستان) تیز : پھرتیلا۔ (۲) چٹ سے بند ہونے والا۔ (۳) غیر معمولی طور پر آسان۔

Snap-action gun : (n) ایک قسم کی بندوق جس کی نال جڑتے ہی مقفل ہو جاتی ہے۔

Snap back : (v) تیزی سے پہلی حالت پر واپس آنا۔

Snap back : (n) (۱) گیند کو اچھالنا۔ (۲) (پہلی حالت پر) واپسی۔

Snap-bean : (n) لوبیا : فرنچ بین۔

Snap-beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا۔

Snap-brim hat : (n) ٹوپی جس کا چھجا آگے سے نیچے کی طرف اور پیچھے اوپر کی طرف مڑا رہتا ہے۔

Snap-bug : (n) دیکھو Snap-beetle

Snap-catch : (n) کمانی دار قفل یا چٹخنی ۔

Snap-decision : (n) بر وقت فیصلہ ۔

Snap-fastener : (n) ٹیپ بٹن ۔

Snap(-) head : (n) (۱) گول سر (پیچ وغیرہ کا) ۔ (۲) گول سر بنانے کا اوزار ۔

Snap-hook : (n) کھٹکے دار ہک ۔

Snap-link : (n) کھٹکے دار بٹن (آستین کے) ۔

Snap-lock : (n) خود بخود بند ہونے والا تالا : کھٹ سے بند ہونے والا قفل ۔

Snap-point : (n) دیکھو Snap head

Snap shoot : (v) سرسری تصویر لینا ۔

Snap shooter : (n) نشانہ لئے بغیر فائر کرنے والا ۔

Snap shooter : (n) سرسری فوٹو لینے والا ۔

Snap shot / Snap-shot/ Snapshot : (n) (۱) سرسری فائر : بغیر نشانے کے فائر ۔ (۲)سرسری فائر کرنے والا۔ (۳) سرسری فوٹو: فوری تصویر (خاص کر دستی کیمرے سے لی ہوئی تصویر) ۔ (۴) سرسری جائزہ یا معائنہ : ٹکڑا ۔

Snap sound : (n) (مرضیات) تیز آواز جو استماع الصدر میں سنائی پڑتی ہے ۔

Snap-trap : (n) وہ پھندا یا کھٹکے دار پنجرا جس کا دروازہ خود بخود گر جاتا ہے ۔

Snap-turtle : (n) امریکی کٹ کھنا کچھوا ۔

Snap-weed : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Snapdragon : (n) (۱) گل میمون : ایک قسم کا پھول جس کی شکل تھیلی کی سی ہوتی ہے ۔ (۲) کرسمس کا ایک کھیل جس میں ابلتی ہوئی برانڈی کی پیالی سے کشمش چنتے ہیں : وہ پیالہ جس میں برانڈی رکھی جاتی ہے ۔

Snape : (v) [Origin unkn.] (۱) گاؤدم بنانا : مخروطی شکل کا بنانا ۔ (۲) گاؤدم ہونا ۔

Snapha(u)nee : (n) [Du. Flem 'Snaphaan'.] (۱) چقماقی گھوڑا (پرانی قسم کی بندوق یاپستول کا) ۔ (۲) چقماقی گھوڑا لگی بندوق یا پستول وغیرہ ۔

Snapper : (n) (۱) دھڑ سے بند ہونے والا ۔ (۲) خاتمہ ۔ (۳) (امریکا) پٹاخہ جو کوڑے کے سرے پر لگا رہتا ہے ۔ (۴) (مجازاً) طعن آمیز بات ، جلے کٹے الفاظ ۔ (۵) اچک لینے والا : جھپٹ لینے والا ۔ (۶) تنک مزاج شخص ۔ (۷) بعض قسم کی مچھلیوں کے نام ۔ (۸) امریکی کٹ کھنا کچھوا ۔ (۹)ہُد ہُد : کٹھپھوڑ ۔ (۱۰) ایک قسم کی مگس مار چڑیا ۔

Snapper-up : (n) چٹ پٹ سودا کرنے والا ۔

Snappily : (adv.) تیزی سے : پھرتی سے ۔

Snappiness : (n) تیزی : طراری : پھرتی ۔

Snapping : (a) (۱) طعن آمیز : چبھتا ہوا : کٹکھنا : چڑچڑا : تنک مزاج ۔ (۲) تراق سے ٹوٹنے والا ۔ (۳) چونچ یا جبڑوں سے کاٹنے والا ۔

Snapping : (adv.) نمایاں طور پر : بہت : شدت سے ۔

Snapping beetle /-bug : ایک قسم کا بھونرا ۔

Snapping turtle : (n) دیکھو Snap-turtle

Snappingly : (adv.) تیزی سے : تنک مزاجی سے ۔

Snappish : (a) (۱) تنک مزاج : جھلا : چڑچرا ۔ (۲) روکھا : ترش (انداز)۔ (۳)متلاطم (سمندر)۔ (۴) طعن آمیز: روکھا ۔ (۵)کٹکھنا (کتا) ۔

Snappishly : (adv.) (۱) کٹکھنے پن سے ۔ (۲) تنک مزاجی سے : جھلے پن سے : چڑچڑے پن سے ۔

Snappishness : (n) کٹکھناپن : تنک مزاجی : جھلاپن : چڑچڑاپن ۔

Snappy :(a) (۱) ترش رو : جھلا ۔ (۲)چٹخنے والا ۔ (۳) تیز : طرار : پھرتیلا : پر جوش ۔ (۴) صاف ستھرا : خوش لباس ۔ (۵)اچانک : نہایت تیز ۔ (۶) تضاد دار (فوٹو کا نیگیٹو یا پوزیٹو) ۔

Snaps : (n) [Sw & Dna.] اسکینڈی نیویا کی شراب ۔

Snapshot : (v) دیکھو Snap-shoot

Snapshotter : (n) دیکھو Snap-shooter

Snare : (n) [OE. 'Sneare'.] (۱) پھندا : دام (چھوٹے چوپایوں یا پرندوں کو پکڑنے کی ایک ترکیب) ۔ (۲) (جراحی) کرم وغیرہ پکڑنے اور نکالنے کے لئے تار کا پھندا : کرم پھندا : رسولی کاٹ پھندا ۔ (۳) (مجازاً) پھندا : پھانسنے کی تدبیر : جال ۔ (۴) تانت یا کھال کی ڈوری جو گلے میں ڈالنے کے ڈھول میں ایک طرف مڑھی ہوتی ہے ۔

Snare : (v) (۱) دام میں پھانسنا : جال میں پکڑنا : پھندے سے پکڑنا ۔ (۲) پکڑنا ۔ (۳) پھانسنا : پھنسانا : دام میں لانا ۔ (۴)(جراحی) حلقۂ تار سے پکڑ کر نکالنا : تار کے پھندے سے کاٹنا ۔

Snarer : (n) پکڑنے والا : پھانسنے والا شخص ۔

Snary : (a) پھندے سے مشابہ : پھانسنے والا ۔

Snark : (n) [Invented by Lewis Carroll'.] فرضی جانور : خیالی جانور ۔

Snarl : (n) (۱) پیچیدگی : الجھاؤ : گرہ : الجھن : عقدہ ۔ (۲) لکڑی کی گرہ ۔

Snarl : (n) غراہٹ : بڑبڑانے کی آواز : بڑبڑانا ۔

Snarl : (v) (۱) جال میں پھانسنا : رسی وغیرہ سے باندھنا ۔ (۲) (مجازاً) پھانسنا : پھنسانا : دام میں لانا ۔ (۳)الجھانا : پیچ دار کرنا : بل دار کرنا ۔ (۴) الجھنا ۔ (۵) رکاوٹ ڈالنا : پریشان کرنا ۔

Snarl : (v) [(M)LG. 'Snarren'.] (۱) غرانا : بھونکنا ۔ (۲)بڑبڑانا : جلی کٹی سنانا ۔ (۳) بڑبڑا کر شکایت کا اظہار کرنا ۔

Snarl : (v) دھات کی تنگ صراحی وغیرہ پر اندر سے ٹھونک کر ابھرواں نقش و نگار بنانا ۔

Snarl up : (n) گڈ مڈ : پراگندہ انبار ۔

Snarler : (n) غرانے والا : بڑبڑانے والا ۔

Snarler : (n) اندر سے ٹھونک کر ابھرواں نقش و نگار بنانے والا ۔

Snarling : (n) دھات میں بالواسطہ ضرب سے ابھرواں نقش و نگار بنانا ۔

Snarling iron : (n) دھات میں ابھرواں نقش و نگار بنانے کا آلہ ۔

Snarlingly : (adv.) غراتے ہوئے : بڑبڑاتے ہوئے ۔

Snarlish : (a) غرانے والا : جھلاّ ۔

Snarly : (a) الجھا ہوا : پیچیدہ ۔

Snarly : (a) جھلاّ : چڑچڑا ۔

Snash : (n) [Origin unkn.] گستاخی : گالی : شوخی : دشنام ۔

Snash : (v) گستاخی کرنا ۔

Snatch : (n) (۱) جھپٹا : جھپٹنے کا فعل ۔ (۲) (گیت یا گفتگو وغیرہ کی) متفرق ٹکڑے : چھوٹے چھوٹے دور ۔ (۳) ہلکا ناشتہ یا کھانا ۔ (۴) فرج : شرمگاہ : مہبل ۔ (۵) مباشرت : مجامعت ۔ (۵) دیکھو Snatch-block ۔

By or in snatches : پھرتی سے : دفعتاً سرگرمی یا جوش سے : تھوڑے تھوڑے وقفے سے ۔

Snatch : (v) [ME. 'Snacchen'.] (۱) جھپٹنا : چھیننا : جھپٹ لینا یا دانت سے کاٹ لینا (کسی چیز کو) ۔ (۲) (موت وغیرہ کے منہ سے) نکال لینا : چنگل سے چھڑا لینا ۔ (۳) ہاتھ مارنا : چنگل مارنا : جھپٹا مارنا : کسی چیز کو جلدی سے پکڑنا ۔ (۴) جلدی سے نظر سے دور کر دینا : اس دنیا سے رخصت کر دینا ۔ (۵) (بحری) ایک طرف سے کھلے بلاک میں رسے کو رکھنا ۔ (۶) منہ کے بجائے جسم میں کانٹا لگا کر مچھلی پکڑنا ۔ (۷) لینا : حاصل کرنا : غلط طریقے سے ۔

To snatch baldheaded : سرزنش کرنا ۔

Snatch-block : (n) (بحری) وہ بلاک جس میں رسے کا حلقہ پھنسانے کے لئے ایک طرف سوراخ ہوتا ہے ۔

Snatchable : (a) چھینے جانے کے لائق ۔

Snatched : (a) عجلت کا : مختصر : تھوڑی دیر کا ۔

Snatcher : (n) (۱) چھیننے والا : چور : ڈاکو : اغوا کنندہ ۔ (۲) لاش چور : نباش (کفن چور) ۔

Snatchily : (adv.) غیر مسلسل طور پر : تھوڑے تھوڑے وقفے سے : عجلت سے ۔

Snatchingly : (adv.) جلدی جلدی : عجلت سے ۔

Snatchy : (a) (۱) غیر مسلسل ۔ (۲) (طب) تشنجی : دافع تشنج (دوا) ۔

Snath/ Snathe/ Sneath : (n) [Origin unkn.] دستہ یا ڈنڈا (درانتی وغیرہ کا) ۔

Snavvle : (n) [Alter of 'Snaffle'.] کسی طرح سے حاصل کرنا یا پکڑنا۔

Snazzy : (a) [Origin unkn.] (۱) دلکش : جالب توجہ۔ (۲) خوشنما: دلکش : جاذب نظر۔

Snead : (n) [OE. 'Snaed'.] دیکھو Snath

Sneak : (n) (۱) بزدل : کمینہ : مکار شخص : چھچھوندر۔ (۲) چور۔ (۳) (کرکٹ) وہ گیند جو زمین سے لگتی ہوئی جائے : زمینی گیند۔ (۴) (اسکول روزمرہ) چغلخور۔ (۵) دیکھو Sneak preview ۔ (۶) (برج کھیل) اس پتے سے چال چلنا جو اکیلا ہو۔

On the sneak : چپکے سے : چوری سے۔

Sneak : (v) [ME. 'Snike'.] (۱) کھسکنا : چپکے سے چل دینا : چھپ کر جانا : چوری سے جانا۔ (۲) (اسکول کے لڑکوں کا روزمرہ) چغلی کھانا۔ (۳) (عام) لے کر چل دینا : چرا لے جانا۔ (۴) جھکنا : دبکنا (خوشامد سے) : عاجزی : لجاجت یا تملق کرنا۔ (۵) (ریڈیو یا ٹیلیویژن کی آواز کو) کم کرنا : آہستہ آہستہ تیز یا کم کرنا۔

Sneak : (a) خفیہ : مخفی : چوری چھپے۔

Sneak-boat : (n) ایک چھوٹی ، چپٹی اُتھلی کشتی جس کے ذریعے آدمی (کسی کی) نظر سے بچ کر آسانی سے پہنچ سکتا ہے : ایسی کشتی عموماً آبی پرندوں کے شکار میں استعمال ہوتی ہے۔

Sneak-box : (n) دیکھو Sneak-boat

Sneak-cup : (n) کمینہ : چاپلوس : خوشامدی آدمی۔

Sneak current : (n) برقی رو جو رساؤ یا ناقص ، جز کی وجہ سے برباد چلی جائے یا منحرف ہو جائے۔

Sneak-preview : (n) کسی فلم کی پیشگی نمائش کرنا۔

Sneak-thief : (n) اٹھائی گیرا : اچکا : جو ملجائے اسے آنکھ بچا کر چرا لے جانے والا۔

Sneak-up : (n) دیکھو Sneak-cup

Sneaker : (n) (۱) چھپ کر جانے والا آدمی یا جانور۔ (۲) برانڈی کا ایک جام۔ (۳) ایک قسم کا جوتا جسے پہن کر کھیلتے ہیں: وہ جوتے جن میں آواز نہ ہو : بے چاپ کے جوتے۔

Sneakily : (adv.) چھپ کر : چپ چاپ : چوری سے۔

Sneaking : (a) (۱) پوشیدہ : خواہ مخواہ کا۔ (۲) ذلیل : کمینہ : قابل نفرت۔ (۳) (جذبات وغیرہ) جو ظاہر نہ ہوں۔

Sneakingly : (adv.) پوشیدہ طور پر : چھپ کر : خفیہ طور پر۔

Sneakish : (a) دیکھو Sneaky

Sneaky : (a) پوشیدہ : چپ چاپ۔

Sneap : (v) [f. 'Snape'.] (۱) چٹکی لینا : مسوسنا۔ (۲) روکنا : دبانا : جھڑک دینا : ڈانٹ دینا۔

Sneap : (n) جھڑکی : ڈانٹ ڈپٹ : روک۔

Sneath : (n) دیکھو Snath

Sneb : (v) [Var. of Snib.] تنبیہ کرنا : سرزنش کرنا۔

Sneck : (n) [See Snatch.] (۱) دروازے کا پھرکی دار بیلن : بلی۔ (۲) کٹ : ٹک یا ٹخ کی آواز۔

Sneck : (v) بیلن لگانا : بلی لگانا۔

Sneck : (v) [Origin unkn.] دیکھو Snick

Sneck : (v) [Origin unkn.] خالی جگہوں میں روڑے وغیرہ بھرنا۔

Sneck-draw/ -drawer : (n) (۱) بلی یا بیلن کھولنے والا (چور)۔ (۲) چالاک : مکار : خوشامدی : کائیاں شخص۔

Sneck-up : (v) خلوت نشیں ہونا : غائب ہو جانا۔

Sneckett : (n) (۱) بلی : بیلن۔ (۲) پھندا : سرک پھندا : پھانسی کا پھندا۔

Sned : (v) [OE. 'Snaedan'.] (۱) چھانٹنا : کاٹنا (شاخ وغیرہ) : قطع برید کرنا۔ (۲) کانٹنا : کاٹ کر الگ کرنا۔

Snec : (n) (۱) بغدا : چھرا۔ (۲) چھرا بازی کرنا۔

Sneer : (n) طعنہ : طنز : آوازہ : استہزا : حقارت کی نظر : حقارت کا تبسم۔

Sneer : (v) [of LDu. origin.] (۱) حقارت سے مسکرانا : ہنسی اڑانا : تحقیر کرنا۔ (۲) (گھوڑے کا) نتھنوں سے آواز نکالنا۔ (۳) طعنہ زنی کرنا : طعن کرنا۔ (۴) طعن سے اثر انداز ہونا۔

Sneerer : (n) طعنہ زن : ہنسی اڑانے والا : اُستہزا کرنے والا شخص ۔

Sneerful : (a) طعنہ زن (آدمی) طنز آمیز (الفاظ وغیرہ) ۔

Sneeringly : (adv.) طنزاً : حقارت کی ہنسی سے : طعن کے طور پر : استہزا کے ساتھ ۔

Sneery : (a) طعنہ زن : طنز آمیز ۔

Sneesh/ Sneeshing : (n) [alteration of 'Sneering'.] ناس : ہلاس : نسوار ۔

Sneeze : (n) چھینک : عطسہ ۔

Sneeze : (v) [ME. 'Snesen'.] (۱) چھینکنا ۔ (۲) کم قدری کرنا : حقیر کرنا : ذلیل سمجھنا : حقارت کرنا ۔ (۳) چھینکتے ہوئے کہنا ۔

Not to be sneezed at : اچھا خاصا ھے : برا نہیں ھے ۔

Sneeze gas/ Sneezing gas : (n) عطاسی گیس ۔

Sneeze(-)weed : (n) ناک چھکنی ۔

Sneeze(-)wood : (n) جنوبی افریقہ کا ایک درخت اور اس کی لکڑی ۔

Sneeze(-)wort : (n) ناک چھکنی : کندس ۔

Sneezeless : (a) بے چھینک کا : جس سے چھینک نہ آئے ۔

Sneezer : (n) (۱) چھینکنے والا ۔ (۲) (عام) ناک ۔ (۳) (عام) تیز و تند ۔ (۴) (عام) غیر معمولی یااعلیٰ درجے کی کوئی چیز۔ (۵) (عام) جیل : قید خانہ ۔

Sneezing : (n) چھینک ۔

Sneezy : (a) چھینک لانے والا : چھینکنے والا ۔

Snell : (n) [Origin unkn.] تانت ، گھوڑے کے بال یا نائیلون کی ڈوری جس سے مچھلی پکڑنے کا کانٹا (لمبی ڈور سے) بندھا رہتا ھے ۔

Snell : (v) (مچھلی پکڑنے کے) کانٹے کو شست سے باندھنا ۔

Snell : (a) [OE. 'Snel, Snell'.] (۱) تیز : پھرتیلا : چست : بے حد محنتی : جفا کش ۔ (۲) ذہین : تیز : زود فہم ۔ (۳) سخت: شدید : سخت گیر : سخت گیرانہ ۔ (۴) (موسم) شدید : انتہائی بلا کا ۔ (۵) سخت : تکلیف دہ ۔

Snell : (adv.) جلدی سے : پھرتی سے : جان دار طریقے سے : پر زور یا مؤثر طور پر ۔

Snelly : (adv.) دیکھو Snell

Snelly : (a) بہت ہی ٹھنڈا : یخ آسا : سرد : سخت : شدید ۔

Snib : (v) [MDa. 'Snibbe'.] (۱) تنبیہ کرنا : سرزنش کرنا : زجر و تو بیخ کرنا ۔ (۲) جبراً روکنا : روکنا ۔ (۳) ختم کرنا : مختصر کرنا ۔

Snib : (n) سرزنش : تادیب : روک : روک تھام ۔

Snib : (v) [Origin unkn.] دروازے کی چٹخنی لگانا : آگل چڑھانا ۔

Snib : (n) چٹخنی : آگل ۔

Snick : (n) (۱) خفیف سی درز یا دانتا : ہلکا سا شگاف ۔ (۲)(کرکٹ) (گیند کا) بلے سے ذرا چھو جانا یا چھو دینا ۔

Snick : (v) (۱) چھوٹا سا دانتا یا درز ڈالنا : ذرا سا شگاف ڈالنا ۔ (۲) (کرکٹ) بلے سے ذرا سا گیند کو چھو دینا ۔ (۳)تیزی سے مارنا : ضرب لگانا ۔ (۴) تیزی سے پھسل جانا ۔

Snick : (v) ٹک یا ٹخ کی آواز ہونا : تیز آواز نکالنا یا دینا ۔

Snick : (n) ٹک یا ٹخ کی آواز : تیز آواز ۔

Snick : (n) [alter of 'Snack'.] حصہ : بخرہ ۔

To go snicks : بانٹنا : حصہ لینا : شریک ہونا ۔

Snick : (n) دیکھو Sneck

Snick : (n) [Origin unkn.] (تار یا دھاگے کی) گرہ ۔

Snick and snee / Sick-a-snee : (n) دیکھو Snec

Snick up : (n) دیکھو Sneck-up

Snicker : (n) دبی ہوئی یا ہلکی ہنسی : چپکی ہنسی : خاموش ہنسی : زیر لب ہنسی ۔

Snicker : (v) [Imitative.] (۱) چپکے چپکے ہنسنا ۔ (۲) (گھوڑے کا) ہلکے طور پر ہنہنانا ۔

Snickeringly : (adv.) زیر لب ہنستے ہوئے : چپکے چپکے ہنستے ہوئے ۔

Snickersnee : (n) دیکھو Snec

Snicket : (n) [f. 'Snick + -et'.] ننھی سی یا حقیر چیز۔

Snickle : (v) [Origin unkn.] پھنسانا : پھانسنا : جال میں پھنسانا : دام میں پھانسنا۔

Snickle : (n) دام : پھندا۔

Sniddle : (n) [ME. 'Snyth hill'.] (انگریزی بول چال) موٹی گھاس یا سیخ۔

Snide : (a) [Origin unkn.] (۱) جعلی : نقلی : مصنوعی۔ (۲) فریب آمیز : چال باز : بے ایمان۔ (۳) گھٹیا : ادنیٰ : کمینہ۔ (۴)طعن آمیز : حقارت آمیز۔ (۵) کینہ ور : معاندانہ۔

Snide : (n) (۱) نقلی زیور یا جواہرات : نقلی سکہ۔ (۲) گھٹیا آدمی۔

Snider/ Snider rifle : (n) ابتدائی قسم کی توڑے دار بندوق۔

Snidery : (n) تحقیر : بے قدری۔

Sniff : (n) (۱) سُڑکنا : سُڑکنے کی آواز۔ (۲) ہوا وغیرہ جو ایک بار میں سڑ کی جائے۔ (۳) سڑک کر ناک صاف کرنا۔ (۴)ناک چڑھانا : حقارت ، نفرت اور بے اعتقادی ظاہر کرنے کے لئے۔

Sniff : (v) [Imitative.] (۱) ناک سے سوں سوں کرنا : ناک چڑھانا : سکیڑنا (اظہار حقارت ، نفرت اور بے اعتمادی کے لئے)۔ (۲) ناک سڑکنا : آواز کے ساتھ ناک صاف کرنا۔ (۳)سڑکنا : ناک میں لے جانا یا کھینچنا۔ (۴) سونگھنا۔ (۵) شک کرنا : شبہ کرنا : سراغ لگا لینا : پتا چلا لینا۔ (۶)ناک چڑھاکر بولنا : حقارت کے ساتھ بولنا۔

Sniffer : (n) سڑکنے والا : ناک چڑھانے والا : اس طرح نفرت اور حقارت ظاہر کرنے والا۔

Sniffily : (adv.) حقارت سے : نفرت سے : نک چڑھے پن سے۔

Sniffiness : (n) نک چڑھاپن۔

Sniffingly : (adv.) نک چڑھے پن سے :حقارت سے : ناک چڑھاکر ، سکیڑ کر۔

Sniffish : (a) مغرور : متکبر : حقارت آمیز : نخوت پسند۔

Sniffle : (n) [Imitative.] (۱) سوس سوں کی آواز۔ (۲) سنسناہٹ : منمنا لہجہ : منمنی آواز میں گفتگو۔ (۳) (عام) افسردہ دلی : پژمردگی۔ (۴) (جمع) انفی علامات : ناک بہنا۔

Sniffle : (v) [Imitative.] (۱) ناک سے آواز پیدا کرنا : سوں سوں کرنا۔ (۲) سُڑکنا۔ (۳) ناک میں بولنا : منمنانا۔

Snifffly : (a) منمنانے والا: ناک میں بولنے والا۔

Sniffy : (a) نک چڑھا : نک چڑھے پن کا : حقارت آمیز۔

Snift : (v) [MSw. 'Snypta'.] (۱) ناک سے سوں سوں کرنا : ناک چڑھانا۔ (۲) ناک سڑکنا۔ (۳) سڑکنا : ناک میں لے جانا یا کھینچنا۔ (۴) (انجن کا) دھواں یا بھاپ چھوڑنا۔

Snift : (n) وہ فضلہ جو ہوا آمیز پانی کا بچا کھچا حصہ بوتل میں بھرنے کے بعد بچتا ہے۔

Snifter : (n) (۱) آندھی : تیز و تند ہوا۔ (۲) زکام : حبس۔ (۳) مرغیوں کی ایک بیماری۔ (۴) نمایاں چیز : ممتاز چیز۔ (۵) کوکین ناک میں ڈال کر سڑکنے کا عادی۔ (۶)مخدر کی قلیل مقدار۔ (۷) کشید کی ہوئی شراب۔ (۸) ایک قسم کا چھوٹی گردن والا بڑا جام۔

Snifter : (v) دیکھو Sniff

Snifting valve : (n) نکاسی والو : اسٹیم انجن کے سلنڈر میں ہوا نکلنے کا راستہ۔

Snifty : (a) (۱) نک چڑھا۔ (۲) حقیر : ادنیٰ۔

Snig : (n) [Origin unkn.] بام مچھلی کا بچہ : چھوٹی بام مچھلی۔

Snig : (v) [Origin unkn.] (۱) کاٹنا : چھانٹنا۔ (۲) جھٹکے سے کھینچنا۔ (۳) لکڑی کے کندے کو رسے یا زنجیر سے کھینچنا۔

Snigger : (v) [var. of 'Snicker'.] (۱) زیر لب ہنسنا : (بد تمیزی یا بے شرمی دیکھ کر) چپکے چپکے ہنسنا۔ (۲) زیر لب ہنستے ہوئے بولنا۔

Snigger : (n) زیر لب ہنسی۔

Snigger : (n) سامن مچھلی پکڑنے کا کانٹا۔

Sniggeringly : (adv.) زیر لب ہنستے ہوئے۔

Sniggle : (v) [f. 'Snig'.] (۱) چارہ لگا ہوا کانٹا (مچھلی کے) سوراخ میں ڈال کر بام مچھلی کا شکار کرنا۔ (۲) رینگنا : کھسکنا۔

Sniggle : (n) چارہ لگا ہوا کانٹا (مچھلی کا) ۔

Sniggle : (v) [Imitative.] زیر لب ہنسنا ۔

Sniggle : (n) زیر لب ہنسی ۔

Sniggling : (n) (مچھلی کے) سوراخ میں چارہ لگا کانٹا ڈال کر بام مچھلی کا شکار کھیلنا ۔

Snip : (n) (۱) کترن : تراش : دھجی ۔ (۲) گھوڑے کے ہونٹ یا ناک پر سفید گُل ۔ (۳) چھوٹی مقدار : چھوٹا ٹکڑا (کسی چیز کا) ۔ (۴) جوان : نازک اندام یا پست قد شخص ۔ (۵)چھوٹا شگاف ۔ (۶) قینچی سے کاٹنا ۔ (۷) (روز مرہ) درزی ۔ (۸) دستی قینچی ۔ (۹) گستاخ شخص ۔ (۱۰) متیقن چیز ۔ (۱۱) سودا : معاملہ ۔

Snip : (v) [LG. Du. 'Snippen'.] (۱) قینچی سے کاٹنا : کترنا ۔ (۲) چھڑکنا : دبانا : روکنا ۔

Snip-snap : (n) (۱) برجستہ جواب : چست جواب ۔ (۲) قینچی سے مسلسل کاٹنا ۔

Snip-snap : (a) حاضر جواب : بر جستہ جواب دینے والا ۔

Snip-snap : (v) (۱) برجستہ جواب دینا : حاضر جوابی سے کام لینا ۔ (۲) قینچی سے کاٹنا : کترنا ۔

Snip-snap-snorum : (n) [LG. 'Snipp-snappsnorum'.] تاش کا ایک کھیل جو ایک حلقے میں کھیلا جاتا ھے اور جس میں کوئی کسی کا شریک نہیں ہوتا ۔

Snipe : (n) [of Scand, origin.] (۱) چہا : نوک دراز ۔ (۲) چہا سے مشابہ دوسرے پرند ۔ (۳) قابل نفرت آدمی ۔ (۴) (عام) ریلوے ملازم ۔ (۵) (عام) بحریہ کے انجینیئرنگ میں بھرتی ہونے والا شخص ۔ (۶) سگار یا سگریٹ کا بچا ہوا ٹکڑا ۔ (۷) باہر چسپاں کیا جانے والا اشتہار ۔ (۸)ایک قسم کی کشتی (جس سے کشتی دوڑ میں حصہ لیا جاتا ھے) ۔

Snipe : (v) (۱) کمین گاہ سے یا دور سے دشمنوں پر گولی چلانا (ایک کا نشانہ لے کر) : ایک ایک کو نشانہ بنانا ۔ (۲)کمین گاہ سے دشمنوں کے کیمپ پر گولیاں چلانا : کمین گاہ سے گولیاں چلا کر مارنا : زخمی کرنا ۔ (۳) کندے کے سرے کو گول کرنا ۔

Snipe-bill/ Snipe's- : (n) (۱) ایک قسم کا رندہ جس سے پیچ و خم بناتے ہیں ۔ (۲) گاڑی کو دھرے سے جوڑنے کی بلّی ۔

Snipe-fish : (n) مچھلی کی قسمیں جن کی لمبی پتلی سونڈ ہوتی ھے ۔

Snipe-nosed : (a) (۱) چہے کا سا ۔ (۲) دراز سر یا چونچ والا ۔ (۳) جہاں چہے کثرت سے ہوں ۔

Sniper : (n) (۱) کمین گاہ سے گولی چلانے والا ۔ (۲) کندے کے سرے کو گول بنانے والا ۔ (۳) سونے ، چاندی کے لئے کان کی تلاش کرنے والا ۔

Sniping : (a) کمین گاہ سے گولی چلانے والا ۔

Sniping-fire : (n) کمین گاہ سے ایک ایک کا نشانہ لے کر گولی چلانا ۔

Snipped : (a) (۱) (نباتیات) بے ترتیب آری نما : دندانے دار ۔ (۲) کترا ہوا : دندانے ڈالا ہوا ۔

Snipper : (n) (۱) (جمع) قینچی ۔ (۲) درزی ۔

Snipper-snapper : (n) بچہ یا کم سن اور کم حیثیت آدمی جو قابلیت کے زعم میں ہر بات میں دخل دے ۔

Snippet : (n) (۱) کٹا ہوا چھوٹا سا ٹکڑا : کترن : تراشہ ۔ (۲) متفرق معلومات : بے ربط علم : متفرقات : ادھر ادھر کی چیزیں ۔ (۳) ادبی عبادت ۔

Snippety / Snippetty : (a) (۱) متفرق معلومات رکھنے والا : بے ربط علم رکھنے والا ۔ (۲) عبارتوں سے بنا ہوا (کشکول) ۔ (۳) نہایت مختصر ۔

Snippiness : (n) (۱) چڑ چڑاپن : جھلاّپن ۔ (۲) انتہائی مختصر ہونا ۔ (۳) نخوت پسندی : حقارت آمیزی ۔

Snipping : (n) کترنا یا کترا جانا ۔

Snippy : (a) (۱) چڑ چڑا : جھلاّ : بد مزاج ۔ (۲)متفرق : ٹکڑے ٹکڑے : نہایت مختصر ۔ (۳) نخوت پسند : حقارت آمیز ۔

Snips : (n) دھات کاٹنے کی دستی قینچی ۔

Sniptious : (a) [f. 'Snip'.] جاذب : کشش رکھنے والا : حسین : خوشنما : طرح دار ۔

Snipy : (a) دیکھو Snipe-nosed

Snirl : (v) [Alter of 'Snarl'.] مڑوڑنا : بل دینا : شکن ڈالنا ۔

Snirt : (n) [Imitative.] دبی ہوئی ہنسی ۔

Snirt : (v) دبی هوئی ہنسی ہنسنا ۔

Snirtle : (v) دبی هوئی ہنسی ہنسنا ۔

Snit : (n) [Origin unkn.] ہیجان : بے کل ۔

Snitch : (n) [Origin unkn.] (۱) ناک ۔ (۲) مخبر ۔

Snitch : (v) (۱) کسی کی مخبری کرنا ۔ (۲) پھندے میں پھنسانا ۔ (۳) چوری کرنا : چرانا ۔

Snitcher : (n) مخبر : مخبری کرنے والا ۔

Snite : (n) [OE. 'Snite'.] چہا: دراز نوک ۔

Snite : (v) [Late OE. 'Snytan'.] (۱) ناک صاف کرنا : سنکنا ۔ (۲) پوچھنا ۔ (۳) (مجازاً) جھٹکے سے کھینچنا ۔

Snithe : (a) [ME. 'Snithen'.] (موسم، هوا وغیرہ) تیز و تند : شدید : تیز ۔

Snivel : (n) (۱) رینٹ ۔ (۲) روں روں : ٹسوے بہانا : بناوٹی رقت ۔ (۳) ریاکاری کی باتیں : جھوٹی باتیں ۔

Snivel : (v) [OE. 'Snyflan'.] (۱) ناک بہانا : سڑکنا ۔ (۲) ٹسوے بہانا : روں روں کرنا : جھوٹ موٹ ندامت کا اظہار کرنا ۔

Sniveller : (n) وہ شخص جو ٹسوے بہائے : ٹسوے بہانے والا ۔

Snively/ Snivelly : (a) اشک آلود : رونے والا : شکایت کرنے والا ۔

Snob : (n) [Origin unkn.] (۱) موچی : کار آموز موچی ۔ (۲) امارت پرست شخص : وہ شخص جسے اپنی شرافت اور حیثیت پر گھمنڈ ہو : جھوٹا امیر :ظاہر دار : وہ شخص جو چھوٹوں کو حقیر سمجھتا ہو اور بڑوں کی خوشامد کرتا ہو ۔ (۳)کرکٹ کی قسم کا ایک کھیل ۔

Snobbery : (n) امارت پرستوں کی جماعت ۔

Snobbish : (a) امارت پرست : امارت پرست سے متعلق ۔

Snobbishly : (adv.) امارت پرستی سے ۔

Snobbishness : (n) امارت پرستی ۔

Snobbism : (n) امارت پرستی ۔

Snobby : (a) امارت پرست ۔

Snobdom : (n) امارت پرستوں کی جماعت ۔

Snobling : (n) چھوٹا یا جوان امارت پرست ۔

Snobocracy : (n) امارت پرست لوگ ۔

Snobographer : (n) امارت پرستوں کے متعلق لکھنے والا ۔

Snod : (a) [Origin unkn.] (۱) چکنا : ہموار : مسطح ۔ (۲) صاف ستھرا : سلیقے کا : خوش ترتیب ۔ (۳) آرام دہ : آرام کا ۔

Snod : (v) صاف ستھرا یا چکنا بنانا : ترتیب سے رکھنا : سنوارنا ۔

Snollygoster : (n) [Pensylvannia German 'Schnelle geeschter'.] بے ایمان مگر سیانا شخص ۔

Snood : (n) [OE. 'Snod'.] (۱) موباف : (اسکاچستان) وہ موباف جو دو شیزہ لڑکیاں استعمال کرتی ہیں : سر بند ۔ (۲)(سمندر کی ماہی گیری میں) چھوٹی شست جو بڑی شست میں لگی ہوتی ہے اور جس میں چارہ لگا ہوا کانٹا ہوتا ہے ۔ (۳)(ماہی گیری) بال یا تانت جس سے کانٹے کو شست سے باندھا جاتا ہے ۔ (۴) پپلو کی چونچ کے نیچے کا لحمی ابھار ۔

Snood : (v) (۱) موباف لگانا ۔ (۲) کانٹے کو بال یا تانت سے شست کے ساتھ باندھنا ۔

Snooded : (a) موباف دار ۔

Snook : (n) [Du, 'Snack'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Snook : (v) (۱) ٹوہ لگانا : راز جوئی کرنا ۔ (۲) کھسکنا : چپکے سے چل دینا ۔

Snook : (n) [Origin unkn.] ہنسی اڑانے کا ایک اشارہ : ٹلی للی : ایک حقارت آمیز حرکت جو ہاتھ کے انگوٹھے کو ناک پر رکھ کر اور سب انگلیاں پھیلا کر کی جاتی ہے ۔

Snooker : (n) [Origin unkn.] ایک کھیل جو انٹے سے کھیلا جاتا ہے۔

Snooker : (v) (۱) اسنوکر (Snooker) کھیل میں حریف کو روکنا ۔ (۲) رکاوٹ ڈالنا : مزاحم ہونا : شکست دینا ۔

Snooks/ Snook : (n) [Origin unkn.] خوشامدی آدمی : تملق کرنے والا آدمی : جھکنے والا ۔

Snool : (v) (۱) ڈرانا : مرعوب کرنا ۔ (۲) جھکنا : تملق کرنا ۔

Snoop : (v) [Du. 'Snoopen'.] (۱) دخل در معقولات کرنا۔(۲) قبضہ کر لینا : ہتھیا لینا۔ (۳) ٹوہ لگانا : تفتیش کرنا۔

Snoop : (n) (۱) دخل در معقولات کرنے والا۔ (۲) تفتیش کرنے والا۔

Snooper : (n) وہ شخص جو قانون کی خلاف ورزی یا جرم کی ٹوہ لگاتا پھرتا ھے۔

Snooperscope : (n) ایک آلہ جس سے چیز دھندلی نظر آتی ھے۔

Snoopery : (n) دخل در معقولات کرنا۔

Snoopy : (a) دخل در معقولات کرنے والا۔

Snoot : (n) [ME. 'Snute'.] (۱) تھوتھنی۔ (۲) (عام) ناک۔ (۳)ناک چڑھانا۔ (۴) حقارت آمیز حرکت کرنا (ناک پر انگوٹھا رکھ کر)۔ (۵) امارت پرست۔

Snoot : (v) حقارت سے دیکھنا : نفرت کرنا۔

Snootful : (a) اتنی شراب جس سے نشہ آ جائے۔

Snootily : (adv.) ناک چڑھا کر : نخوت کے انداز سے : حقارت آمیز طریقے سے۔

Snootiness : (n) نخوت : حقارت آمیزی۔

Snooty : (a) متکبّر : دوسروں کو حقیر سمجھنے والا۔

Snoove : (v) [Sc.] یکساں اور سبک خرامی کرنا : میانہ روی کرنا۔

Snooze : (v) [Origin unkn.] قیلولہ کرنا : ذرا دیر نیند لینا : جھپکی لینا۔

Snooze : (n) (۱) جھپکی : قیلولہ۔ (۲) (عام) مسکن : بستر۔

Snoozer : (n) (۱) جھپکی لینے والا : قیلولہ کرنے والا۔ (۲) آدمی : شریر : بد معاش۔

Snoozle : (v) (۱) بغل گیر ھونا یا کرنا۔ (۲) ساتھ میں لیٹنا۔ (۳) اونگھنا۔

Snoozy : (a) اونگھتا ھوا : خواب آلود۔

Snore : (n) (۱) حبس : زکام سے ناک بند ھو جانا۔ (۲) خرّاٹے : خر خر۔ (۳) خرّاٹے جیسی آواز۔

Snore : (v) [Imitative.] (۱) (جانوروں کا خصوصاً گھوڑے کا) نتھنے سے آواز نکالنا۔ (۲) خرّاٹے لینا : نیند میں خر خر کرنا۔ (۳) خرّاٹوں میں گزار دینا : سو کر گزار دینا (وقت)۔ (۴) خوب سونا۔ (۵) خر خر کی آواز نکال کر بولنا۔ (۶) اعلان کرنا۔

Snorer : (n) خرّاٹے لینے والا۔

Snoring : (n) خرّاٹے لینا : خرّاٹا۔

Snork : (n) [ME. 'Snork'.] خرّاٹا : خرّاٹے۔

Snorkel : (n) [G. 'Schnorchel'.] (۱) آب دوز کشتی کی نلکیاں جنہیں ھوا کی آمد و رفت کے لئے سطح آب سے اوپر نکال دیا جاتا ھے۔ (۲) ان نلکیوں سے مشابہ کوئی چیز۔

Snorkel : (v) (۱) ھوا کی آمد و رفت والی نلکیوں کو سطح آب سے اوپر نکال کر آب دوز چلانا۔ (۲) ھوا کی نلکی لگا کر سطح آب سے نیچے تیرنا۔

Snort : (n) (۱) نتھنے سے آواز نکالنا : نتھنے پھلانا۔ (۲) شراب کا ایک جرعہ۔ (۳) دیکھو Snorkel۔

Snort : (v) [Imitative.] (۱) نتھنوں سے آواز نکالنا : (عموماً غصے یا شک کے اظہار کے لئے) نتھنے پھلانا۔ (۲) (انجن کا) بھک بھک کرنا۔ (۳) قہقہہ لگانا۔ (۴) نتھنے پھلا کر ضد وغیرہ کا اظہار کرنا۔ (۵) نتھنے پھلا کر کہنا۔ (۶)ناک سے کھینچنا یا سونگھنا۔ (۷) دیکھو Snorkel۔

Snorter : (n) (۱) نتھنوں سے آواز نکالنے والا۔ (۲) (عام) جھکڑ : ھوا جو شور کے ساتھ بہتی ھو۔ (۳) زور دار تماشا۔ (۴)کوئی غیر معمولی چیز۔ (۵) ایک چھوٹا سا پرند۔ (۶) زیر آب چلنے والی گاڑیوں کی نکاس نلی (جو سطح آب سے اوپر رہتی ھے)۔

Snorting : (adv.) عجیب طور پر : حیرت انگیز طریق سے۔

Snortingly : (adv.) نتھنے پھلاتے ھوئے۔

Snorty : (a) نتھنے پھلانے والا : ناک سے آواز نکالنے والا۔

Snot : (n) [(M)LG. MDU. 'Snotte'.] (۱) گل : بتی کا جلا ھوا سرا۔ (۲) رینٹھ : اینٹ : مُف۔ (۳) ایک گالی (جب آدمی کو کہا جائے)۔

Snot : (v) (۱) گل تراشنا : گل جھاڑنا۔ (۲) سنکنا : ناک صاف کرنا: ناک سڑکنا۔ (۳) ناک سے سوں سوں کرنا : ناک چڑھانا (حقارت سے) : سڑکنا : ناک میں لے جانا یا کھینچنا : نتھنوں سے آواز نکالنا (غصے یا شک کے اظہار کے لئے) :

نتھنے پھلانا ۔

Snot-rag : (n) دستی : رومال (ناک صاف کرنے کا) ۔

Snotter : (n) رینٹھ ۔

Snotter : (n) [Origin unkn.] (۱) (بحری) سہارے کی بلی کے سرے سے بندھا ہوا رسہ جس کی آنکھ کانٹے کا کام دیتی ھے اور اس سے بلی وغیرہ کو گرانے والی رسی گذرتی ھے ۔ (۲) (بحری) وہ حلقہ جس میں چھوٹی بلی کا سرا لگا رہتا ھے۔

Snottily : (adv.) گندگی سے ۔

Snottiness : (n) گندگی : گندہ پن ۔

Snotty : (n) (عام) جہاز کا ایک چھوٹا افسر ۔

Snotty : (a) (۱) جس کی ناک بہتی ہو : رینٹھ بھرا ۔ (۲) گندہ (ایک گالی) : قابل نفرت ۔ (۳) چڑچڑا : غصیل ۔ (۴) چپچپا : لیس دار ۔

Snotty -nosed : (a) (۱) جس کی ناک بہتی ہو ۔ (۲) قابل نفرت ۔

Snotziekte : (n) [Afric.] مویشیوں کی ایک بیماری ۔

Snout : (n) [ME. 'Snute'.] (۱) سونڈ ۔ (۲) تھوتھنی : پوزہ ۔ (۳) (تحقیراً) ناک (جبکہ بڑی اور بھدی ہو) ۔ (۴)تھوتھنی سے مشابہ کوئی چیز : کسی چیز کا آگے کو نکلا ہوا حصہ ۔ (۵) موٹر کا آگے کو نکلا ہوا حصہ ۔ (۶)چٹان کا باہر کی طرف نکلا ہوا حصہ ۔ (۷) بعض قسم کے پروانوں کا نام ۔

Snout : (v) (۱) تھوتھنی سے مار کر ہلاک کرنا ۔ (۲) تھوتھنی سے کھودنا۔

Snout-beetle : (n) ایک طرح کا چونچ دار کیڑا ۔

Snouted : (a) نکلے ہوئے سرے والا ۔ (۲) تھوتھنی والا : سونڈ دار ۔ (۳) تھوتھنی سے مشابہ : پوزہ نما۔

Snoutless : (a) بے تھوتھنی کا۔

Snoutlike : (a) پوزہ نما۔

Snouty : (a) (۱) تھوتھنی سے مشابہ : پوزہ نما ۔ (۲) (مجازاً) متکبر : گستاخ ۔

Snow : (n) [OE. 'Snaw'.] (۱) برف (آسمانی) : ثلج : یخ ۔ (۲) (جمع) برف باری : برف کا انبار ۔ (۳) وہ چیز جو برف کی طرح سفید ہو ۔ (۴) جھاگ دار پڈنگ ۔ (۵) (عام) کوکین ۔ (۶) (جمع) شمالی قطب کے خطے ۔ (۷) سفید بال (بڑھاپے کے) ۔ (۸) سفید پھول ۔ (۹) بالکل سفید رنگ ۔ (۱۰) موسم سرما: موسم سرما کی مدت ۔

Snow : (n) [Du. 'Sna(a)uw'.] ایک قسم کی چھوٹی بادبانی کشتی ۔

Snow : (v) (۱) برف گرنا ۔ (۲) برف کی طرح گرنا ۔ (۳) برف کی طرح گرانا : بوچھار کرنا ۔ (۴) برف سے ڈھک دینا ۔ (۵)بال سفید کر دینا ۔ (۶) (برف سے) راستہ مسدود کر دینا : مزاحمت پیدا کرنا ۔ (۷) برف میں دفن کر دینا ۔ (۸) (مجازاً) غرق کر دینا : بے قابو کر دینا : مغلوب کر دینا ۔

Snow-banner : (n) پہاڑ کی چوٹی سے ہوا میں لہراتی ہوئی برف کی رَو ۔

Snow-bear : (n) سفید ریچھ جو برف پر رہتا ھے ۔

Snow-bird/ Snow bird/ Snowbird : (n) (۱)ایک قسم کی چھوٹی چڑیا : سپرۂ سفید ۔ (۲) ایک قسم کی سفید مرغابی ۔

Snow-blind/ Snowblind : (a) برف کور : (برف پر چلنے اور روشنی کی شدت سے) نا بینا ۔

Snow-blindness : (n) برف کوری : ثلج کوری : نابینائی جو برف پر چلنے والوں کو روشنی کی شدت سے پیدا ہو جاتی ھے ۔

Snow-blink : (n) برفستان کا عکس جو آسمان پر پڑتا ھے ۔

Snow-blower : (n) (سڑکوں وغیرہ سے) برف ہٹانے یا صاف کرنے کی مشین ۔

Snow-boots : (n) ربر اور کپڑے کے اوپری جوتے جنھیں پہن کر برف پر چلتے ہیں ۔

Snow-break : (n) (۱) برف کا جھونکا : برف پگھلنا ۔ (۲) تنگ جنگل : جو برف سے حفاظت کرتا ھے ۔ (۳) برف کے وزن سے درخت کا ٹوٹ جانا : وہ علاقہ جہاں ایسا ہوتا ھے ۔

Snow-bridge : (n) برف کا پل جو گلیشئیر میں بن جاتا ھے ۔

Snow-broth : (n) پگھلی ہوئی برف ۔

Snow-bucking : (n) برف کے انبار سے ریل کو گزارنا ۔

Snow-bunny : (n) نو آموز اسکی (Ski) کرنے والی لڑکی ۔

Snow-bunting : (n) (حیوانیات) دُرسۂ شمالی ۔

Snow-cap : (n) (۱) برف کا غلاف (پہاڑ کی چوٹی وغیرہ پر) ۔ (۲) سفید تاجدار مرغ نغمہ سنج ۔

Snow-capped : (a) (پہاڑ) جس کی چوٹی برف سے ڈھکی ہو ۔

Snow-clad : (a) برف سے ڈھکا ہوا : برف پوش ۔

Snow-cock : (n) برفیلے علاقے کا تیتر ۔

Snow-cold : (a) برف سا ٹھنڈا ۔

Snow-craft : (n) (پہاڑ پر چڑھنے میں) برف پر چلنے کا فن ۔

Snow(-)drift : (n) (۱) برف کاانبار جو ہوا سے جمع ہو جائے ۔ (۲) یخ کا بہاؤ : موج یخ ۔

Snow-dust : (n) برف کے ریزے جو ہوا میں اڑتے رہتے ہیں ۔

Snow-field : (n) برف کا میدان (جہاں ہمیشہ برف رہتی ہے) : برفستان ۔

Snow-finch : (n) سہرۂ سفید : سہرۂ کوہی : ایک قسم کی سفید چھوٹی سی چڑیا ۔

Snow(-) flake : (n) (۱) برف کا گالا ۔ (۲) (حیوانیات) درسۂ شمالی ۔ (۲) کپڑے کی بناوٹ کا ایک طریقہ (جس میں چھوٹی چھوٹی گرہیں سیدھی طرف نظر آتی ہیں) ۔ (۳) ایک قسم کا گل حسرت ۔

Snow-flea : (n) چھوٹے چھوٹے کیڑے جو برف پر پائے جاتے ہیں ۔

Snow-fleck : (n) درسۂ شمالی ۔

Snow-flower : (n) گل حسرت : گل چاندنی ۔

Snow-fly : (n) دیکھو Snow-flea

Snow-gauge : (n) برف پیما (برف باری کی مقدار ناپنے کا آلہ) ۔

Snow-glory : (n) ایک قسم کا پودا جو باغوں میں لگایا جاتا ہے ۔

Snow-gnat : (n) دیکھو Snow-flea

Snow-goggles : (n) اندھیری عینک جو برفستان میں سفر کرتے وقت استعمال کی جاتی ہے : برف چشمہ ۔

Snow-goose : (n) شمالی ہنس ۔

Snow-grouse : (n) ایک قسم کا سفید تیتر ۔

Snow-guard : (n) برف روک ۔

Snow-hole : (n) پائرائٹ کی بھٹی کا سوراخ ۔

Snow-house : (n) برف کا گھر ۔

Snow-ice : (n) وہ مصنوعی برف جو پگھلی ہوئی آسمانی برف سے بناتے ہیں ۔

Snow-insect : (n) دیکھو Snow-flea

Snow-job : (n) دھوکا : فریب ۔

Snow-knife : (n) چوڑے پھل والا خمیدہ چاقو جس سے اسکیمو برف چھیل کر سل بناتے ہیں (مکان بنانے کے لئے) ۔

Snow-leopard : (n) ایک قسم کا چھوٹا تیندوا ۔

Snow-light : (n) دیکھو Snow-blink

Snow-limit : (n) سطح سمندر پر برف باری کی حد ۔

Snow-line : (n) خط انجماد : خط برف : وہ سطح جس سے اوپر ہمیشہ برف رہتی ہے : حد برف ۔

Snow-mouse : (n) قطب شمالی کا ایک چھوٹا کترنے والا جانور جس کا رنگ سردیوں میں سفید ہو جاتا ہے ۔

Snow-on-the-mountain : (n) سفید پھول کے پودے جو چمن میں لگاتے ہیں ۔

Snow-owl : (n) بڑی قسم کا سفید الّو ۔

Snow-panther : (n) دیکھو Snow-leopard

Snow-partridge : (n) ایک قسم کا تیتر ۔

Snow-pear : (n) ناشپاتی کی ایک قسم ۔

Snow-pheasant : (n) ایک قسم کا تیتر ۔

Snow-pigeon : (n) شمالی ہندوستان اور تبت میں پایا جانے والا ایک قسم کا کبوتر ۔

**Soleil : (a) [Fr.]** چمکدار (کپڑا) ۔

**Soleless : (a)** بے تلے کا ۔

**Solely : (adv.)** دیکھو Sole

**Solemn : (a) [ME. 'Solem(p)ne'.]** (۱) رسمی : با ضابطہ ۔ (۲) پُر رعب : پُر ہیبت ۔ (۳) اہم : سنجیدہ : بھاری بھرکم : جچا تلا : آہستہ (رفتار) ۔ (۴) مقطع بنا ہوا : سنجیدہ بنا ہوا ۔

**Solemn league and covenant :** دیکھو Covenant

**Solemn-ness : (n)** سنجیدگی : متانت : اہمیت : باضابطگی ۔

**Solemness : (n)** دیکھو Solemn-ness

**Solemnity : (n)** (۱) مذہبی رسم : ضابطہ ۔ (۲) متانت : سنجیدگی : اہمیت : وقار ۔ (۳) تقریب : تیوہار ۔

**Solemnization : (n)** (۱) باضابطہ ادائیگی (رسم) : ماننا یا منایا جانا : ادا کرنا یا کیا جانا ۔ (۲) شادی کی رسم کا ادا کیا جانا : عقد بندی : شادی کی رسم کی ادائی ۔

**Solemnize : (v)** (۱) (تیوہار) منانا ۔ (۲) باضابطہ ادا کرنا (رسم کا) ۔ (۳) اہمیت : متانت یا سنجیدگی پیدا کرنا ۔ (۴) عقد بندی کرنا : شادی کی رسم ادا کرنا ۔

**Solemnlike : (a)** کسی قدر متین یا سنجیدہ ۔

**Solemnly : (adv.)** باضابطہ طور پر : سنجیدگی سے : متانت سے ۔

**Solen : (n) [L.]** (۱) ایک قسم کا گھونگا : استرا صدف ۔ (۲) (جراحی) ایک قسم کا چوکٹھا جو بستر کے کپڑوں کو مجروح عضو میں سٹنے سے روکتا ھے ۔

**Solenette : (n)** ایک قسم کی چھوٹی چپٹی مچھلی ۔

**Solenite : (n) [Fr.]** متحجر استر صدف ۔

**Soleno- : (Prefix)** سابقہ بمعنی "نالی" : "نلی" : "نل" ۔

**Solenocyte : (n)** اخراجی خلیہ : شعلہ خلیہ ۔

**Solenodon(t) : (n)** جزائر غرب الہند اور امریکا میں پایا جانے والا ایک قسم کا پستاندار کترنے والا جانور ۔

**Solenoid : (n) [Fr. 'Solenoide'.]** (۱) پیچواں : پیچواں مقناطیس : وہ مقناطیس جو استوانی شکل کے تار کے لچھے میں برقی رو گزار کر بناتے ہیں ۔ (۲) (طب) ایک حجرہ جس میں علاج کے دوران مریض کو بند رکھتے ہیں ۔

**Solenoidal : (a)** پیچوانی ۔

**Solenostomatous : (a)** مچھلیوں کی ایک جنس سے متعلق یا مشابہ ۔

**Soler : (n)** (جوتے میں) تلا لگانے والا ۔

**Solera : (n) [Sp.]** (۱) مرکب شیری شراب ۔ (۲) شراب کا پیپا ۔

**Soleus : (n) [L. 'Solea'.]** (تشریح) پنڈلی کا ایک عضلہ : (عضلۂ) اخمصیہ ۔

**Solfaing : (n)** سرگم کے اصول پر گانا ۔

**Solfatara : (n) [Name of a Sulpherous volcano near Naples.]** برکانی شقاق گیس : گندھکی شقاق ۔

**Solfeggio : (n) [It.]** (۱) سرگم ۔ (۲) سرگم کی مشق ۔

**Solferino : (n)** (۱) ایک قسم کا سرخ رنگ جو روز انیلین سے نکالا جاتا ھے ۔ (۲) اٹلی میں ایک جگہ کا نام ۔

**Solicit : (v) [Fr. 'Solliciter'.]** (۱) درخواست کرنا : التجا کرنا : اصرار کرنا ۔ (۲) (قحبہ عورتوں کا) خریداروں کو رجھانا ۔ (۳) خواستگار ہونا : طلب ہونا ۔ (۴) (عورت کو) رجھانا : عشق بازی کرنا ۔ (۵) (نافرمانی یا سرکشی پر) اکسانا : ابھارنا ۔ (۶) تلاش کرنا : جستجو کرنا ۔ (۷) وکیل مقدمات کا کام کرنا ۔

**Solicitant : (n & a)** التجا کرنے والا : درخواست کرنے والا ۔

**Solicitation : (n)** استدعا : التماس : التجا : درخواست : اصرار : رجھانا : ترغیب ۔

**Solicitor : (n) [Fr. 'Soliciteur'.]** (۱) وہ شخص جو لوگوں کو قانونی امور میں مشورہ دیتا ھے اور مقدمے کے کاغذات ترتیب دے کر وکیل کے حوالے کر دیتا ھے مگر خود سوائے چھوٹی عدالتوں کے کسی عدالت میں بحث نہیں کرتا : وکیل مقدمات : مختار ۔ (۲) درخواست کرنے والا: التجا کرنے والا ۔ (۳) (امریکا) چندہ ، کام یا کوئی اور مدد طلب کرنے والا ۔

**Solicitor-general : (n)** صدر مشیر قانونی : حکومت کا اعلیٰ مشیر قانونی ۔

**Solicitorship : (n)** وکیل مقدمات کا عہدہ ۔

Solicitous : (n) [L. 'Sollicitus' + -ous.] (۱) متفکر : متردد : فکر مند۔ (۲) محتاط : متوجه : خیال رکھنے والا ۔ (۳) خواہش مند : خواستگار : طالب ۔ (۴) (کوئی کام کرنے کو) دل سے آمادہ : مستعد ۔ (۵) متردانه : فکر مندانه ۔

Solicitously : (adv.) دل سے : شوق سے : تردد کے ساتھ : فکر مندی کے ساتھ ۔

Solicitousness : (n) تفکر : تردد : اشتیاق : طلب : شوق : خواستگاری: آمادگی : فکر مندی ۔

Solicitude : (n) [Fr. 'Sollicitude'.] (۱) خواہش مندی : خواستگاری: آمادگی ۔ (۲) فکر مندی : تردد : فکر : احتیاط ۔

Solicitudinous : (a) متردد : فکر مند : متفکر ۔

Solid : (n) [Fr. 'Solide'.] (۱) (ہندسه) مجسم : شکل مجسم : سه ابعادی شکل ۔ (۲) ٹھوس چیز : جسم جامد : جماد ۔ (۳)(عمارت) پتھر : اینٹ وغیرہ کا ٹھوس کام : پل کا پایه ۔

The solid : کسی چیز کا اصلی حصه یا جز ۔

Solid : (a) (۱) منجمد : بسته : جامد : جماد ۔ (۲) ٹھوس : بھرا ہوا ۔ (۳) مسلسل : پورا ۔ (۴) مضبوط : مستحکم : قوی : گٹھا ہوا: پکا ۔ (۵) یکساں : ایک میل : خالص ۔ (۶) مدلل : مستحکم : مضبوط : قابل اعتبار : قابل یقین : معقول : محکم ۔ (۷) مجسمات سے متعلق ۔ (۸) (بارش) مسلسل : یکساں : جمی ہوئی : جم کر برستا ہوا (پانی) ۔ (۹)غیر منقسم : سالم : مسلم ۔ (۱۰) مکمل : پورا (گھنٹه ، دن وغیرہ) ۔ (۱۱) ایک ہی عنصر یا مادے کا ۔ (۱۲) صحت مند : مضبوط : ہٹا کٹا : گٹھا ہوا ۔ (۱۳) متین : سنجیده: پخته مزاج (شخص) ۔ (۱۴) صحیح : مبنی بر واقعه : حقیقی ۔ (۱۵) سرگرم ۔ (۱۶) پورا : کامل : مکمل : قطعی: قوی ۔ (۱۷) ایک ہی ماده یا چیز کا بنا ہوا ۔ (۱۸)یک زبان : متفق الرائے : مسلم : سالم ۔ (۱۹)یکساں اور باقاعده ۔ (۲۰) محکم : معقول ۔ (۲۱) کٹر مذہبی ۔ (۲۲) صاف : کھرا : صریح : پر زور : مؤثر ۔

Solid : (adv.) (۱) مضبوطی سے : استواری سے ۔ (۲) متفقه طور پر : به اتفاق رائے : یک زبان ہو کر ۔

To go solid : (کسی کے خلاف یا حق میں) متفقه طور پر رائے دینا یا ووٹ دینا : متفق ہونا ۔

Solid angle : (n) زاویۂ مجسمه : مجسم زاویه ۔

Solid bulb : (n) بصله : ٹھوس گنٹھی ۔

Solid colour : (n) یکساں رنگ (جس میں دوسرے رنگوں کے بیل بوٹے نه ہوں) : یک رنگ ۔

Solid-geometry : (n) ہندسۂ مجسمات ۔

Solid-hoofed/ -hooved : (a) تک سم : ٹھوس کھردار : ٹھوس کھر والا ۔

Solid-looking : (a) مضبوط : مستحکم ۔

Solid-mouth/ -mouthed : (a) (بھیڑ) جس کے منه میں کل دانت نکل آئے ہوں ۔

Solid newel : (n) پیچدار زینے کا ٹھوس مرکزی ستون ۔

Solid of revolution : (n) (ریاضیات) گردشی مجسم ۔

Solid solution : (n) ٹھوس محلول ۔

Solid state : (n) (طبیعیات) ٹھوس حالت ۔

Solid-state : (a) (۱) ٹھوس ۔ (۲) ٹھوس برقیے کی صفت والا ۔

Solid vote : (n) متفقه رائے یا ووٹ ۔

Solidago : (n) [med. L. 'Solidago'.] (۱) سدا بہار پودوں کی ایک جنس ۔ (۲) اس جنس کا کوئی پودا ۔

Solidaric : (a) مستحکم : باہمی طور پر متفق ۔

Solidarily : (adv.) اتحاد کے ساتھ : باہمی اتفاق کے ساتھ ۔

Solidarism : (n) (۱) اغراض : احساسات اور عمل کا اتحاد : باہمی اتفاق ۔ (۲) عمرانیات کا ایک نظریه که کسی سوسائٹی کے اراکین کا باہمی انحصار ہی اغراض و عمل کے اتحاد پر مبنی کسی سماجی تنظیم کی بنیاد پر بنتا ہے ۔

Solidarity : (n) (۱)عصبیت : باہمی اتفاق : استحکام : اغراض : احساسات اور عمل کا اتحاد : اشتراک اغراض ۔ (۲)(قانون) مشترکه اور منفرد معاہده ۔

Solidarize : (v) متحد ہونا : مستحکم ہونا : باہمی طور پر متفق ہونا ۔

Solidary : (a) [Fr. 'Solidaire'.] (۱) (قانون) مشترک اور متفرق ۔ (۲) مشترک اغراض والا : متحده : باہمی طور پر متفق ۔

Solidate : (n) [med. L. 'Solidatus'.] وہ قطعۂ زمین جس سے کسی کی سالانه آمدنی ایک شلنگ یا ایک سولیڈس ہو ۔

**Solidifiable : (a)** قابل انجماد : استحکام پذیر : ٹھوس بننے یا بنائے جانے کے لائق ۔

**Solidification : (n)** انجماد : استحکام : ٹھوس بنانے کا عمل ۔

**Solidifier : (n)** ٹھوس کرنے والا: مضبوط کرنے والا: منجمد کرنے والا: استحکام دینے والا ۔

**Solidify : (v)** (۱) ٹھوس کرنا: مضبوط کرنا : سخت کرنا : ٹھوس بنانا ۔ (۲) ٹھوس ہونا : جمنا : سخت ہونا : ٹھوس بننا ۔

**Solidism : (n)** (طب) نظریۂ صلابیت : یہ نظریہ کہ تمام امراض جسم کے ٹھوس حصوں میں خرابی کی وجہ سے ہوتے ہیں ۔

**Solidist : (n)** اس نظریے کا حامی کہ تمام امراض جسم کے ٹھوس حصوں میں خرابی کی وجہ سے پیدا ہوتے ہیں ۔

**Solidity : (n)** [L. 'Soliditus'.] (۱) ٹھوس پن : جسمیت : انجماد ۔ (۲) استواری : مضبوطی ۔ (۳) (ہندسہ) سہ ابعادیت : جسمیت ۔ (۴)(طبیعیات) صلودیت : استواری : کثافت : ثقل نوعی ۔ (۵) ٹھوس چیز یا جسم ۔ (۶) (قانون) مشترک و متفرق معاہدہ ۔

**Solidly : (adv.)** مضبوطی سے :استواری سے : متانت سے : مدلل طور پر: متفقہ طور پر ۔

**Solidness : (n)** استواری : مضبوطی : انجماد : جسمیت : ٹھوس پن ۔

**Solidum : (n)** [L.] (۱) پایہ : ستون ۔ (۲) کل رقم : کل مقدار ۔

**Solidungulate : (a & n)** ٹھوس کھر کا جانور : دیکھو Soliped

**Solidungulous : (a)** ٹھوس کھر والا : ذوحوافر ۔

**Solidus : (n)** [L.] (۱) سلطنت روما کا طلائی سکہ ۔ (۲) وہ ترچھی لکیر جو شلنگ اور پنس کے درمیان کھینچی جاتی ھے (مثلاً ۱۲/۶) : شلنگ کی علامت ۔

**Solifidian : (n)** [mod. L. 'Solifidius'.] اعتقادیہ : اعتقادی : اس نظریے کا حامی کہ عقیدہ نجات کے لئے کافی ھے ۔

**Solifidian : (a)** اعتقادی : نظریۂ اعتقادیت سے متعلق ۔

**Solifidianism : (n)** اعتقادیت ۔

**Solifluction/ Solifluxion : (n)** [L.] مٹی کا بہاؤ ۔

**Solifluctional : (a)** مٹی کا بہاؤ سے متعلق ۔

**Soliform : (a)** [L. 'Sol' + -from.] سورج سے مشابہ : شمس نما ۔

**Solifugae : (n)** [L.] روئیں دار حیوانات کا ایک خاندان ۔

**Solifuge : (n)** [L. 'Solifuga'.] نیولا مکڑی ۔

**Solifugid : (n)** دیکھو Solifuge

**Soligenous : (a)** [L. 'Solum + -i - genous.] پانی کے اندر کی طرف بہہ کر آنے سے یا زیر زمین پانی کے اوپر بہہ کر آنے سے پیدا ہونے والی (دلدل وغیرہ) ۔

**Soliloquist : (n)** اپنے آپ سے باتیں کرنے والا: اپنے دل سے باتیں کرنے والا: خود کلام : خود کلامی کرنے والا ۔

**Soliloquize : (v)** اپنے آپ سے باتیں کرنا : دل سے باتیں کرنا : خود کلامی کرنا ۔

**Soliloquizer : (a)** خود کلام : اپنے آپ سے باتیں کرنے والا: خود کلامی کرنے والا ۔

**Soliloquizingly : (adv.)** اپنے آپ سے باتیں کرتے ہوئے ۔

**Solioquy : (n)** [late L. 'Soliloquiun'.] (۱) خود کلامی : وہ گفتگو جو اپنے آپ سے کی جائے ۔ (۲) کوئی ادبی تصنیف جس میں خود کلامی ہو یا خود کلامی کی نقل کی جائے ۔

**Solilunar : (a)** شمسی قمری : چاند اور سورج کا ۔

**Soliped/ Solipede : (a)** [Fr. 'Solipede' or mod. L. 'Solipes'.] تک سم : ٹھوس کھر والا : ذو حوافر ۔

**Soliped/ Solipede : (n)** ٹھوس کھر کا جانور ۔

**Solipedal : (a)** ٹھوس کھر والے جانوروں سے متعلق ۔

**Solipedous : (a)** دیکھو Soliped

**Solipsism : (n)** [L. 'Solus' + 'ipse' + -ism.] (ما بعد الطبیعیات) فلسفہ خودی : فلسفہ انانیت : ہمہ انانیت : عندیت : یہ نظریہ کہ انا صرف اپنا نفس وجود رکھتا ھے یا صرف اسی کا علم حاصل ہو سکتا ھے ۔

**Solipsist : (n)** فلسفہ انانیت کا حامی ۔

**Solitaire : (n)** [Fr. 'Solitaire'.] (۱) گوشہ نشین : خلوت گزیں ۔ (۲) ہیرا یا کوئی قیمتی نگ جو اکیلا جڑا ہوا ہو ۔ (۳)بندا: میض کا بٹن وغیرہ جس میں صرف ایک نگ

جڑا ہو۔ (۴) کفوں کے جڑے ہوئے بٹن۔ (۵)کھیل جس کو ایک تختے پر گولیوں سے کھیلتے ہیں۔ (۶) تاش کا ایک کھیل جسے ایک شخص کھیلتا ھے۔ (۷) ایک قسم کی ڈھیلی نکٹائی۔ (۸) ایک قسم کا پرندہ جو امریکا اور جزائر غرب الہند میں پایا جاتا ھے۔

Solitaire : (a) صرف ایک آدمی کے لئے : ایک آدمی کا۔

Solitarily : (adv.) تن تنہا : تنہائی میں : بے کسی کی حالت میں۔

Solitariness : (n) تنہائی : خلوت پسندی : بے کسی : سنسان پن۔

Solitary : (n) [L. 'Solitarius'.] (۱) گوشہ نشیں درویش : تارک الدنیا راہب۔ (۲) خلوت پسند شخص۔

Solitary : (a) (۱) تنہا : اکیلا : مجرد۔ (۲) اکیلے رہنے والا : تنہائی پسند : غیر غول پسند (جانور) : مفرد۔ (۳) یکہ و تنہا : بے یارو مددگار : بے بس۔ (۴) سونا: الگ تھلگ : سنسان: جہاں لوگوں کی آمد و رفت کم ہو۔ (۵ واحد : بلا شرکت غیرے۔ (۶) (نباتیات) مفرد : اکیلا اگنے والا۔

Solitary ant : (n) غیر غول پسند چیونٹی۔

Solitary bee : (n) شہد کی مکھی جو ہمیشہ الگ تھلگ رہتی ھے۔

Solitary confinement : (n) قید تنہائی۔

Soliterraneous : (a) زمین اور سورج سے متعلق۔

Solitude : (n) [Fr. 'Solitude' or L. 'Solitudo'.] (۱) تنہائی : گوشہ نشینی : خلوت نشینی : عزلت۔ (۲) ویرانہ : کنج عزلت : گوشہ تنہائی : اجاڑ جگہ : سونا یا سنسان مقام۔

Solitudinarian : (n) تارک الدنیا : گوشۂ نشیں : زاہد : مرتاض۔

Solivagant : (a) [L. 'Solivagus' + 'vagari'.] تنہا مارا مارا پھرنے والا : تنہا آوارہ گردی کرنے والا : تنہا جانے والا۔

Solivagant : (n) اکیلا مارا پھرنے والا : تنہا آوارہ گرد۔

Sollar/ Solar : (n) [Afr. 'Soler'.] (۱) بالائی کمرہ۔ (۲) گرجا کا بالاخانہ۔ (۳) (کان کنی) کان کا چبوترا جس پر سیڑھی رکھی ہوتی ھے۔ (۴) ہوا گزار۔

Sollar : (v) بالائی کمرا یا بالا خانہ بنانا۔

Sollerct/ Solcret(t)e : (n) [OFr. 'Sol(l) eret.'] آہنی جوتا (چودھویں اور پندرھویں صدی کی زرہ کا ایک حصہ)۔

Solmizate : (v) سرگم کے ایک خاص اصول سے ترتیب دینا۔

Solmization / Solmisation : (n) [Fr.] سرگم کے اصول سے ترتیب دینا یا دیا جانا۔

Solo : (n) [It.] (۱) ایک شخص کے گانے یا بجانے کی چیز : سولو۔ (۲) ایک باجے پر بجانے کی چیز۔ (۳) ایک مغنی کا گیت : ایک کھلاڑی کا کھیل۔ (۴) ایک آدمی کا ناچ۔ (۵) (ہوا بازی) تنہا پروازی۔ (۶)(تاش) ایک کھیل جس میں ایک شخص تین کے مقابلے میں کھیلتا ھے۔

Solo : (a) (۱) تنہا : بلا شرکت غیرے۔ (۲) ایک آدمی کے لئے۔ (۳)ایک شخص کے ذریعہ بجایا جانے والا (آلۂ موسیقی)۔ (۴)تنہا (پروازی)۔

Solo : (v) تنہا کرنا : تنہا پرواز کرنا : اکیلے ہوائی جہاز اڑانا۔

Solo organ : (n) بڑے آرگن باجے کا ایک حصہ۔

Solo stop : (n) آرگن باجے کا پردہ جس سے منفرد آواز نکلتی ھے۔

Soloist : (n) سولو گانے یا بجانے والا۔

Soloistic : (a) سولو گانے یا بجانے والے سے متعلق۔

Solomon : (n) (۱) حضرت سلیمانؑ: حضرت سلیمان جیسا دانا شخص: عاقل۔ (۲) (طنزاً) حکمت چھانٹنے والا : عقل مند بننے والا۔ (۳) یہودی بادشاہ کا نام۔

British or English solomon : انگلستان کا بادشاہ جیمس اول۔

Scotch solomon : اسکاچستان کا بادشاہ جیمس چہارم۔

Solomonic : (a) سلیمانی۔

Solomon's seal : (n) [med. L. 'Sigillum solomonis'.] (۱) خاتم سلیمان : سوسنی بوٹی : سوسن سے مشابہ ایک پھول دار پودا۔ (۲) شش کرنی ستارہ۔

Solon : (n) [L.] (۱) اپنے وقت کا سولن : حکیم دانش مند۔ (۲)واضع قانون۔

Solonian : (a) قدیم ایتھنس کے واضع قانون سوسن سے متعلق۔

Solpuga : (n) [L.] (۱) زہریلی چیونٹی یا مکڑا جس کا ذکر کلاسیکی ادیبوں نے کیا ھے۔ (۲) مکڑے کی ایک جنس۔

**Solpugid : (n)** نیولا مکڑی : نوع شمس گریز ۔

**Solstice : (n)** [Fr. 'Solstice'.] (۱) ان دونوں زمانوں میں سے کوئی زمانہ جب کہ سورج خط استوا سے زیادہ سے زیادہ دور ہوتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ واپس ہونے سے قبل ایک جگہ ٹھہر گیا ہے : انقلاب شمس : راس السرطان ۔ (۲) نقطۂ انقلاب ۔ (۳) (مجازاً) نقطۂ انقلاب : نازک مرحلہ : خطرناک موقع یا حالت ۔ (۴) عروج : حد : انتہا ۔

**Summer solstice :** راس السرطان : انقلاب صیفی (۲۱ / مارچ)۔

**Winter solstice :** راس الجدی: انقلاب شتوی (۲۱/ ستمبر)۔

**Solstitial : (a)** راس السرطان یا راس الجدی کا : انقلابی ۔

**Solstitial point : (n)** نقطۂ انقلاب ۔

**Solstitium : (n)** دیکھو Solstice

**Solublity : (n)** (۱)حل پذیری : تحلیل پذیری ۔ (۲) (نباتیات) تقسیم پذیری ۔

**Solubility product : (n)** حل پذیری حاصل ۔

**Solubilization : (n)** حل پذیر بنانا : تحلیل پذیر بننا ۔

**Solubilize : (a)** حل پذیر بنانا : تحلیل پذیر بنانا ۔

**Soluble : (a)** [Fr.] (۱) جو تحلیل ہو سکے : جو پگھل سکے : تحلیل پذیر ۔ (۲) جو حل ہو سکے : جو سلجھایا جا سکے : حل پذیر ۔ (۳) تحویل پذیر : تقسیم پذیر ۔

**Soluble : (n)** تحلیل پذیر چیز۔

**Soluble-glass : (n)** پوٹاش یا سوڈا کے سلیکیٹ کا غیر شفاف محلول جو ہوا لگنے سے ٹھوس ہو جاتا ہے ۔

**Solum : (n)** [L.] مٹی : زمین ۔

**Solus : (a)** [L.] تنہا : اکیلا ۔

**Solute : (a)** [L. 'Solutus'.] (۱) (نباتیات) علاحدہ : غیر وابستہ : غیر چسپاں ۔ (۲) تحلیل شدہ : گھلا ہوا ۔

**Solute : (n)** تحلیل شدہ مادہ ۔

**Solutio : (n)** [L.] (رومی قانون) ادائی : بے باقی ۔

**Solution : (n)** [Fr.] (۱) حل کرنا یا ہونا : (سوال ، مشکل وغیرہ کا) حل ۔ (۲) (طب) بیماری کا خاتمہ یا نازک حالت : بحران۔ (۳) حل : تحلیل : عمل ۔ (۴) تحلیل کی کیفیت : محلول کی صورت ۔ (۵)محلول ۔ (۶)تفریق : تجزیہ : الگ الگ کرنا یا ہونا : علاحدگی ۔ (۷) (مجازاً) رخنہ : خلل ۔ (۸)اختتام : خاتمہ ۔

**Solution : (v)** محلول لگانا : محلول لگا کر چپکانا (ربر وغیرہ کو) ۔

**Solution of continuity : (n)** (طب)علاحدگی : الگ الگ ہونا: تفریق ۔

**Solution pressure : (n)** محلولی دباؤ ۔

**Solutional : (a)** محلول سے متعلق : محلول بنانے والے (اجزا) ۔

**Solutionist : (n)** اخباری معمول کا پیشہ ور حل کرنے والا ۔

**Solutizer : (n)** تحلیل پذیر بنانے والا عامل ۔

**Solutrian/ Solutrean : (a)** [f. 'Solutre' a village in France.] (آثار قدیمہ) سالوتری (عہد کا) : اس عہد حجری کا جس کے آثار فرانس کے سالوتری غار میں پائے گئے ۔

**Solvability : (n)** حل پذیری : توجیہہ پذیری : تحلیل پذیری : تحویل پذیری ۔

**Solvable : (a)** (۱) حل پذیر : حل ہونے کے لائق ۔ (۲) تحلیل پذیر: گھلنے کے لائق ۔ (۳) توجیہہ پذیر : تحویل پذیر۔

**Solvableness : (n)** دیکھو Solvability

**Solvate : (n)** کسی تحلیل شدہ مادہ کا محلل کے ساتھ مرکب : محلول سالمی ۔

**Solvate : (v)** (تحلیل شدہ مادے کا) کسی محلل کے ساتھ مرکب ہونا ۔

**Solvation : (n)** تحلیل سالمی ۔

**Solve : (v)** [L. 'Solvere'.] (۱) کھولنا : سلجھانا (گرہ ، گتھی وغیرہ)۔ (۲)(ریاضیات) حل کرنا(سوال ، عقدہ وغیرہ) ۔ (۳)ادا کرنا : بے باق کرنا ۔ (۴) خاتمہ کرنا : توڑنا : تصفیہ کرنا ۔

**Solvency : (n)** ادائے قرض کا مقدور : مقدرت : ذمہ داری : ساکھ داری ۔

**Solvend : (n)** محلول کا تحلیل شدہ مادہ ۔

**Solvent : (a)** [L. 'Solvens'.] (۱) ساکھ دار : ادائے قرض کا مقدور رکھنے والا : صاحب مقدرت : زردار ۔ (۲) محلل : جس

میں کوئی دوسری چیز حل ہو جائے ۔ (۳) حل کرنے والا.

Solvent : (n) (۱) محلل : وہ چیز جس میں کوئی دوسری چیز حل ہو جائے ۔ (۲) (مجازاً) ہادم : وہ چیز جو روایات ، عقائد وغیرہ کے اثر کو مٹا دے : رفع دفع کرنے والا: دور کرنے والا ۔ (۳) حل کرنے ، توضیح کرنے یاتصفیہ کرنے والی چیز ۔ (۴) ساکھدار : کھری اسامی : صاحب مقدرت ۔

Solvently : (adv.) محلل کے طور پر: صاحب مقدرت کی حیثیت سے ۔

Solver : (n) حل کنندہ ۔

Solvolysis : (n) پاشیدگی : نمك پاشیدگی ۔

Soma : (n) [Skr. 'Soma'.] (۱) سوما : ایك شراب ۔ (۲) ایك پودا جس سے سوما شراب بنتی ہے ۔

Soma : (n) [Gr. 'Soma'.] بدن : جسم ۔

Somaesthesia : (n) جسم حسی ۔

Somal : (a) بدنی : جسمی ۔

Somaplasm : (n) (حیوانیات) جسم مایہ ۔

Somatic : (a) (۱) جسمانی : جسمی : بدنی ۔ (۲) جسدی ۔ (۳) جسم پر اثر کرنے والا ۔

Somatic : (n) (جمع) دیکھو Somatology

Somatic cell : (n) بدنی خلیہ : غیر مولد خلیہ ۔

Somatic death : (n) موتِ کامل : جسم کا بہ ہیئت مجموعی فنا ہو جانا.

Somatical : (a) جسمانی : بدنی : جسدی : حقیقی ۔

Somatically : (adv.) جسمانی طور پر: جسدی طور پر ۔

Somatist : (a) جسمی : بدنی : جسدی ۔

Somato- : (Prefix) [Gr. 'Somato'.] سابقہ بمعنی "جسم کا" : "جسمانی": "بدن" : "جسم" ۔

Somatoblast : (n) جسم نہوضہ ۔

Somatocyst : (n) سمندری حیوانات کا ایك کیسہ ۔

Somatogenic : (a) جسم زاد : جسم کے اندر پیدا ہونے والا ۔

Somatological : (a) جسمیات : علم الابدان سے متعلق : تشریح عضویات سے متعلق : نسلی طبیعیات سے متعلق ۔

Somatologically : (adv.) علم الابدان کی رو سے : جسمیات کی رو سے : نسلی طبیعیات کی رو سے ۔

Somatologist : (n) جسمیات دان ۔

Somatology : (n) [Somato- + -logy.] (۱) جسمیات : علم الابدان: تشریح عضویات ۔ (۲) حیاتیات : طبیعیات ۔

Somatome : (n) (حیوانیات) حلقۂ جسم ۔

Somatometry : (n) پیمائش جسم کا علم ۔

Somatoplasm : (n) دیکھو Somaplasm

Somatoplastic : (a) جسم مایہ سے متعلق ۔

Somatopleure : (n) بیرونی جسمہ : جسمی پلیورا ۔

Somatopleuric : (a) بیرونی جسمہ سے متعلق ۔

Somatotomy : (a) جسم شگافی ۔

Somatotype : (n) انسان کی تین قسم کی جسمانی ساختوں میں سے ایك ۔

Somatotypic : (a) جسمانی ساخت سے متعلق ۔

Sombra : (n) [Mex. Sp.] آدمی اور سانڈ کے مقابلے کے میدان کا سایہ دار حصہ ۔

Sombre : (a) [Fr.] (۱) تاریك : اندھرا : تیر و تار ۔ (۲) افسردہ : مغموم : اداس ۔ (۳) گہرا (رنگ) ۔ (۴) غمناك : اداس کرنے والا ۔ (۵) دلگیر : افسردہ کن ۔

Sombre : (v) تاریك ہونا : افسردہ ہونا : مغموم ہونا : اداس ہونا : افسردہ بنانا: تاریك بنانا ۔

Sombrely : (adv.) تاریکی کے ساتھ : اداسی سے ۔

Sombreness : (n) (۱) اداسی ۔ (۲) تاریکی ۔

Sombrero : (n) [Sp.] چوڑے کنارے کی نمدے کی ہیٹ جو ہسپانیہ اور ہسپانوی امریکا میں عام طور سے استعمال کی جاتی ہے ۔

Sombrous : (a) تاریك : تیرہ و تار : اداس ۔

**Sombrously : (adv.)** تاریکی کے ساتھ : اداسی سے ۔

**Somrousness : (n)** تاریکی : اداسی ۔

**Some : (Indef. pron.)** (۱) کسی چیز کا غیر معین حصہ : ٹکڑا ۔ (۲) آدمی ، چیز یا جانور کی غیر معین تعداد ۔

And then some : اس کے علاوہ اور بہت سے ۔

Some of these (..) days : بہت جلد : جلد ہی ۔

**Some : (a)** (۱) کوئی (شخص یا چیز) ۔ (۲) کچھ : چند : تھوڑے سے : تھوڑا سا : کسی قدر ۔ (۳) متعدد : کئی : خاصی مقدار میں : اچھا خاصا : بہت سا ۔

**Some : (adv.)** (۱) کسی قدر : کسی حد تک ۔ (۲) (طنزاً ، عامیانہ امریکا) بہت بڑا : بہت زیادہ : اعلیٰ درجے کا ۔ (۳) تقریباً : تخمیناً : اندازاً : کوئی ۔ (۴) کسی قدر : قدرے : ذرا سا ۔ (۵) تھوڑا سا : کسی قدر ۔

**-some : (Suffix) [OE. '-sum'.]** لاحقہ جسے اسماء افعال اور صفات کے ساتھ ملا کر مرکب بناتے ہیں، جیسے : Fulsome ، Gladsome, Tiresome وغیرہ ۔

**-some : (suffix) [OE. 'Sum'.]** لاحقہ بمعنی (اتنی) اشخاص کی جماعت (Two some, Foursome وغیرہ) ۔

**-some : (Suffix)** لاحقہ بمعنی "(ایسے) جسم والا" : "جسم" : "جسم کا حصہ" ۔

**Some one/ Someone : (Pron & n)** کوئی شخص ۔

**Some place : (adv.)** (۱) کبھی : کسی جگہ ۔ (۲) تقریباً : لگ بھگ ۔

**Some way / Someway : (adv.)** (۱) کسی طرح سے ۔ (۲) کبھی ۔

**Somebody : (Pron. & n.)** (۱) کوئی شخص ۔ (۲) معزز آدمی ۔ (۳) کوئی شخص جس کا نام ظاہر کیا جائے : شیطان ۔

**Someday : (adv.)** جلد ہی : آئندہ کسی وقت ۔

**Somedeal : (n)** کوئی چیز : کچھ : کسی چیز کا کوئی حصہ ۔

**Somedeal : (adv.)** کسی حد تک : کسی قدر : جزوی طور پر ۔

**Somegate : (adv.)** (اسکاچستان) کسی طرح : کہیں : کسی جگہ ۔

**Somehow : (adv.)** (۱) کسی طرح ۔ (۲) (جب زور دے کر کہا جاتا ہے) کسی نہ کسی طرح ۔

**Somersault : (n) [OFr. 'Sombresau(l)t'.]** (۱) قلابازی : کلا بازی : ڈھینکلی ۔ (۲) (مجازاً) الٹ پلٹ : انقلاب : زیر و زبر ہونا ۔

To turn a somersault : قلابازی کھانا ۔

**Somersault : (v)** قلابازی کھانا : ڈھنکلی لگانا ۔

**Somerset : (n)** دیکھو Somersault

**Somerset : (v)** قلابازی کھانا یا کھلانا ۔

**Somesthesia/ Somesthesis : (n) [L.]** احساس جسمی ۔

**Something : (n)** (۱) کچھ : کوئی چیز : کوئی بات ۔ (۲) معزز آدمی : قابل قدر چیز ۔

Or something : وغیرہ وغیرہ ۔

Something in the wind : کچھ دال میں کالا ہے : کچھ خفیہ کاروائی ہو رہی ہے ۔

Something of a(n) : کسی حد تک : کسی قدر ۔

Something or other : کچھ نہ کچھ ۔

There is something in it : اس میں کچھ صحت ہے : اس کی کچھ اہمیت ہے ۔

To make something of : اہم یا مفید بنانا : بہتر کرنا : کسی قدر فائدہ اٹھانا ۔

**Something : (adv.)** تھوڑا سا : کسی قدر ۔

**Something : (v)** کوسنا : بد دعا کرنا : شراپ دینا ۔

**Something damp/ -short : (n)** شراب ۔

**Something good : (n)** (گھڑ دوڑ میں) صحیح اندازہ ۔

**Something like : (a)** مشابہ : ملتا جلتا ۔

**Somethingness : (n)** وجود ۔

**Somethingth : (n)** نامعلوم تعداد یا عدد ۔

**Sometime : (adv.)** (۱) پیشتر : کسی زمانے میں : سابقاً ۔ (۲) آئندہ :

مستقبل میں ۔ (۲) کبھی : کسی وقت ۔

Sometime : (a) سابق : پچھلا ۔

Sometimes : (adv.) کبھی کبھی : گاہ گاہ : بعض اوقات : گاھے ۔

Sometimes : (a) سابق : پچھلا ۔

Someway/ Some way : (adv.) (۱) کسی طرح سے ۔ (۲) کبھی ۔

Someways : (adv.) دیکھو Someway

Somewhat : (n) (۱)کوئی چیز : کچھ ۔ (۲) معزز آدمی ۔ (۳) کسی قدر ۔ (۴) کچھ حصہ۔

Somewhat : (adv.) کسی قدر : تھوڑا سا ۔

Somewhat : (n) (۱) غیر معین مقدار ۔ (۲) (ہیگل کا فلسفہ) محدود حقیقت یا اصلیت ۔

Somewhen : (adv.) کبھی نہ کبھی : کسی نہ کسی وقت ۔

Somewhere : (adv.) دیکھو Some place

Somewhere : (n) کوئی جگہ ۔

Somewheres : (adv.) دیکھو Somewhere

Somewhither : (n) (۱) کسی سمت میں ۔ (۲) کہیں کو ۔

Somewise : (adv.) کسی طرح سے : کسی حد تک ۔

Somital : (a) فقرے کا یاجوڑ کا : فقری : حلقوی ۔

Somite : (n) [Gr. 'Soma' + -ite.] (حیوانیات) حیوانی جسم کا ٹکڑا: فقرہ : جوڑ : حلقہ : چھلا : حلقۂ جسم ۔

Somitic : (a) دیکھو Somital

Somma : (n) [It.] آتش فشاں پہاڑ کے دہانے کا حلقہ ۔

Sommelier : (n) [Fr.] ریستوران کا ملازم جس کا کام شراب پیش کرنا ہوتا ھے : شراب خانے کا منتظم ۔

Somn- : (Prefix) [L. 'Somnus'.] سابقہ بمعنی "نیند" : "خواب" ۔

Somnambulance : (n) [L. 'Somnus' + 'Sambulare'.] خواب خرامی : نیند میں چلنے کی عادت ۔

Somnambulant : (a) خواب خرامی کا عادی : خواب خرام ۔

Somnambulant : (n) خواب خرام : خواب میں چلنے والا ۔

Somnambular : (a) خواب خرامی سے متعلق ۔

Somnambulate : (v) خواب خرامی کرنا : نیند میں چلنا : نیند کی حالت میں چلانا ۔

Somnambulation : (n) خواب خرامی : نیند میں چلنا : مشی فی النوم ۔

Somnambulator : (n) خواب خرام : نیند میں چلنے والا ۔

Somnambule : (n) دیکھو Somnambulate

Somnambulic : (a) خواب خرامی کی طرح کا : خواب خرامی سے متعلق : خواب خرامی کرنے والا ۔

Somnambulism : (n) (۱) خواب خرامی : نیند میں چلنے وغیرہ کی عادت ۔ (۲) دماغ کی وہ حالت جو نیند میں چلنے وغیرہ کا باعث ہوتی ھے ۔

Somnambulist : (n) دیکھو Somnambulator

Somnambulistic : (a) خواب خرامی سے متعلق : خواب خرامیہ : خواب خرام کی طرح کا یا اس سے متعلق ۔

Somnambulistically : (adv.) خواب خرام کی طرح ۔

Somni- : (Prefix) سابقہ بمعنی "نیند" : "خواب" ۔

Somnifacient : (a & n) منوم : خواب آور ۔

Somniferous : (a) [L. 'Somnifer'.] (۱) خواب آور : منوم ۔ (۲) دیکھو Somnolent ۔

Somniferously : (adv.) خواب آور کے طور پر ۔

Somnific : (a) [L. 'Somnificus'.] خواب آور : منوم ۔

Somniloquence : (n) خواب کلامی: نیند میں بولنے کی عادت: بڑبڑاہٹ۔

Somniloquent : (a) خواب کلام : نیند میں بولنے والا ۔

Somniloquism : (n) خواب کلامی : بڑبڑاہٹ ۔

Somniloquist : (n) خواب کلام : بڑبڑانے والا : نیند میں بولنے کا عادی: وہ شخص جو سونے میں بڑ بڑاتا ھے ۔

Somniloquous : (a) نیند میں بولنے کا عادی : نیند میں بڑبڑانے والا ۔

Somniloquy : (n) دیکھو Somnoloquism

Somnipathist : (n) عامل تنویم : عمل تنویم کا معمل ۔

Somnipathy : (n) عمل تنویم : تنویمی نیند ۔

Somnivolency : (n) خواب آور دوا : منوم دوا ۔

Somnolence : (n) [OFr. 'Somnolence'.] غنودگی : اونگھ : نیم خوابی : نُعاس ۔

Somnolency : (n) دیکھو Somnolence

Somnolent : (a) (۱) نیند سا : نیم خواب : اونگھتا ہوا : مائل بہ خواب : خواب آلود ۔ (۲) غنودگی پیدا کرنے والا : غنودگی آور ۔ (۳) (طب) جو خواب اور بیداری کی درمیانی حالت میں ہو ۔

Somnolently : (adv.) اونگھتا ہوا : غنودگی کی حالت میں ۔

Somnolism : (n) نوم توجہ : تنویمی نیند : نوم مصنوعی ۔

Somnorific : (a) دیکھو Somniferous

Somnus : (n) [L.] نیند کا دیوتا ۔

Son : (n) [OE. 'Sunu'.] (۱) بیٹا : لڑکا : پوت : پسر : فرزند : خلف ۔ (۲) ابن آدم ، خصوصاً خطاب کی شکل میں (تورات) ۔ (۳) خلف جو کسی کی اولاد یا نسل ہو ۔ (۴) وارث : نسبت رکھنے والا ۔ (۵) داماد : خویش ۔ (۶) حضرت عیسیٰ ۔ (۷) فرشتہ ۔ (۸) خدا کا بر گزیدہ بندہ ۔ (۹) کسی مذہبی سلسلے کا رکن ۔

Son of the soil : دیکھو Soil

Son and heir : (n) وارث : بیٹا ۔

Son et lumiere : (n) [Fr.] کسی تاریخ مقام کا باہر دیا جانے والا تفریحی پروگرام جو روشنی اور آواز کے ذریعہ پیش کیا جاتا ھے اور اس مقام کی تاریخ کو ڈرامائی انداز میں بیان کیا جاتا ھے ۔

Son -in-law : (n) داماد : خویش ۔

Son of a bitch : (n) (گالی) حرامی : کتے کا بچہ : قابل نفرت شخص ۔

Son of a gun : (n) (۱) (گالی) حرامی : کتے کا بچہ ۔ (۲) ایک قسم کی آتش بازی ۔

Son of God : (n) حضرت عیسیٰ ۔

Son of man : (n) (۱) انسان : ابن آدم خصوصاً خطاب کی شکل میں (تورات) ۔

Sonance : (n) [L. 'Sonare'.] صوت ۔

Sonancy : (n) جہریّت ۔

Sonant : (a) جہری : وہ حرف جو پوری آواز سے ادا ہو : صوتی : صدا دار ۔

Sonant : (n) جہری آواز یا حرف ۔

Sonantal : (a) جہری : صوتی ۔

Sonar : (n) (۱) زیر آب سی چیز کی موجودگی ، اس کی خاصیت ، حالت وغیرہ پتہ لگانے کی ایک ترکیب ۔ (۲) اس میں استعمال ہونے والا آلہ ۔

Sonata : (n) [It. 'Sonare'.] (۱) سوناٹا : پیانو کا ایک راگ جس میں کئی لے یا گیتیں ہوں لیکن سب کا سر ایک سا ہو ۔ (۲) سوناٹا کی طرز کا نغمہ ۔

Double sonata : سوناٹا جو دو سولو آلات موسیقی کے لئے ہو ۔

Sonatina : (n) [It.] سوناٹینا : سوناٹا کی سادہ قسم ۔

Sonation : (n) [mod. L.] آواز دینا : آواز نکالنا ۔

Sondage : (n) [Fr.] مٹی نکال کر دیکھنا : تجرباتی کھدائی ۔

Sonde : (n) فضائی کیفیت پر اطلاع نشر کرنے یا ریکارڈ کرنے کی ایک ترکیب ۔

Sone : (n) [L. 'Sonus'.] آواز کی بلندی کی ایک اکائی ۔

Song : (n) [OE. 'Sang'.] (۱) راگ : نغمہ : سرور ۔ (۲) چہچہانا : زمزمہ (پرندوں کا) ۔ (۳) گیت : گانے کی چیز ۔ (۴) نظم : شاعری : شعر ۔ (۵) (موسیقی) ایک قسم کا گیت جو بالعموم تین ٹکڑوں میں ہوتا ھے : اول اور سوم تقریباً یکساں ہوتے ہیں اور دوم ایک دوسرے کے برعکس ۔ (۶) (مجازاً) شور و غل : ہنگامہ : غوغا ۔ (۷) چھوٹی مقدار : حقیر چیز ۔ (۸) عادت : راسخ انداز ۔

Nothing to make a song about : حقیر : ادنیٰ : ایسا نہیں جس پر اترایا جا سکے ۔

The song of solomon / The song of songs : (توریت) نغمات سلیمان ۔

The change one's song/ To sing another (or different) person : رنگ رلیاں بدل دینا : گفتگو یا برتاؤ کا طرز بدل دینا (مثلاً گستاخی کی جگہ ادب سے پیش آنا) ۔

Song and dance : (n) (۱) (تھیٹر) گانا بجانا ۔ (۲) دلچسپ بیان یا وضاحت (جو ضروری نہیں صحیح یا معقول بھی ہو) ۔ (۳) بکواس : بے سر و پا گفتگو یا داستان : افرا تفری : ہل چل : کھلبلی ۔

Song-bird : (n) (۱) مغنی پرند : بُلبُل ۔ (۲) مغینہ : گانے والی ۔

Song-book : (n) (۱) عبادات کی کتاب ۔ (۲) گانے کی کتاب ۔

Song-box : (n) (گانے والے) پرندوں کا حنجرۂ زیریں ۔

Song-form : (n) (موسیقی) ساز پر دی ہوئی سادہ ترتیب (نغموں کی) ۔

Song-grosbeak : (n) امریکی پرندوں کی ایک جنس ۔

Song-scholl : (n) اسکول جس میں گانا سکھایا جاتا ھے ۔

Song-sparrow : (n) مغنی چڑیا : عُصفو رالشوک ۔

Song-thrush : (n) طرفہ : یورپ کا ایک خوش الحان پرند ۔

Song-writer : (n) گانے لکھنے والا: نغمہ ساز ۔

Songful : (a) سُریلا : پُر نغمہ : خوش آہنگ ۔

Songle : (n) (۱) ایک مٹھی اناج ۔ (۲) پھوٹی مقدار ۔

Songless : (a) بے نغمہ ۔

Songsmith : (n) (۱) نغمہ ساز : موسیقار ۔ (۲) گانے کی کتاب کا عنوان ۔

Songster : (n) [OE. 'Songestre'.] (۱) گانے والا : مغنی : گویا ۔ (۲) خوش الحان پرند : گانے والی چڑیا ۔ (۳) شاعر ۔

Songstress : (n) گانے والی : مغینہ : شاعرہ : گانے والی چڑیا ۔

Sonhood : (n) فرزندی : ابنیت ۔

Sonic : (a) (۱) صوتی : صوت موجی : امواج صوت سے متعلق ۔ (۲) قابل سماعت ارتعاش والا ۔ (۳) سر میں آواز کی رفتار سے متعلق ۔ (۴) جس کی رفتار سطح سمندر پر ہوا میں ۱۰۸۷ فٹ فی سکنڈ ہو ۔ (۵) صوت دار : آواز دار ۔ (۶) آواز کی رفتار سے چلنے والا (ہوائی جہاز) ۔

Sonic bang : (n) وہ دھماکا جو ہوا سے تیز رفتار ہوائی جہاز کی آواز کے زمین پر ٹکرانے سے پیدا ہوتا ھے ۔

Sonic barrier : (n) ہوائی رکاوٹ : آواز کی رفتار یا اس سے رفتار سے چلنے سے پیدا ہونے والی رکاوٹ جو ہوا پیدا کرتی ھے ۔

Sonic boom : (n) دیکھو Sonic bang

Sonic mine : (n) بحری سرنگ جو جہاز کے ڈھکیلو کی آواز سے یا جہاز کے جسم سے پیدا ہونے والی امواج کی آواز سے پھٹتی ھے ۔

Soniferous : (a) پُر صدا : آواز دینے والا : صوت دار : آواز دار ۔

Sonification : (n) آواز پیدا کرنا ۔

Sonless : (a) بے فرزند : اولاد نرینہ سے محروم ۔

Sonlike : (a) بیٹے سے مشابہ یا بیٹے کی طرح : فرزندانہ ۔

Sonly : (a) دیکھو Filial

Sonnet : (n) [Fr. or It. 'Sonetto'.] ایک قسم کی نظم جس میں چودہ مصرعے ہوتے ہیں اور اس کی ایک خاص بحر ہوتی ھے : سانیٹ ۔

Sonnet : (v) (۱) سانیٹ کہنا : سانیٹ لکھنا ۔ (۲) کسی تقریب کے لئے سانیٹ لکھنا ۔

Sonnet sequence : (n) ہم موضوع سانیٹ کا مجموعہ یا سیٹ ۔

Sonneteer / Sonnetter : (n) [It. 'Sonettiere'.] سانیٹ کہنے والا شاعر (عموماً حقارت کے موقع پر) ۔

Sonneteer/ Sonnetteer : (v) سانیٹ کہنا ۔

Sonnetize : (v) (۱) سانیٹ کہنا : سانیٹ لکھنا ۔ (۲) سانیٹ میں تعریف کرنا ۔

Sonney / Sonnie : (n) [f. 'Son' + -y.] بیٹا : بھیا (لڑکے کو پیار میں کہتے ہیں) ۔

Sonobuoy : (n) پیراك پیما جس میں زیر آب آواز کو لے کر خود کار طور سے ریڈیو پر منتقل کر دینے کا آله لگا رہتا ھے ۔

Sonograph : (n) زلزله نگار : زلزله پیما ۔

Sonometer : (n) (۱) ایك آله جس سے بہروں کی قوت سامعه کا امتحان کیا جاتا ھے : سمعی طاقت پیما ۔ (۲) آواز ناپنے کا آله : صوت پیما ۔ (۳) دفعات کو جانچنے کا ٹیلیفون جو ایك آله کے ساتھ لگا رہتا ھے ۔

Sonorescent : (a) (ابر وغیرہ) جس میں کسی چیز کے جلنے کی سی آواز ہو : حَر صوتی ۔

Sonoriferous : (a) دیکھو Soniferous

Sonority : (n) بلند آوازی : پُر آوازی : گونج : شوکت الفاظ : بلند صوتی ۔

Sonorous : (a) [L. 'Sonorus'.] (۱) گونجنے والا : بلند صوت ۔ (۲) بلند آواز کا : پُر آواز : صوت دار ۔ (۳) پُر شوکت (تقریر یا تحریر کا طرز) : دھواں دھار ۔

Sonorous figures : (n) وہ شکلیں جو ریت کی ته میں آواز کے تموج سے بن جاتی ہیں : اشکال صوتی ۔

Sonorously : (adv.) بلند آواز سے : گونجنے والی آواز سے : پُر شوکت طرز سے ۔

Sonorousness : (n) بلند آوازی : پُر آوازی : گونج : طبین ۔

Sons : (n) [ME.] (۱) خوش بختی : خوش قسمتی ۔ (۲) افراط : بہتات ۔

Sonship : (n) فرزندی : ابنیت ۔

Sonsy/ Sonse : (a) (۱) خوش قسمت : مبارك : سعید ۔ (۲) (گداز جسم کا) : خوب رو ۔ (۳) تربیت پذیر : فرمان پذیر : خوش لگام (جانور) ۔ (۴) خوش مزاج ۔ (۵) آسودہ : خوش حال ۔

Sontag : (n) ایك قسم کی بُنی ہوئی ٹوپی۔

Soogee : (v) [Jap. 'Soji'.] دھونا (جہاز کے عرشے یا پالش وغیرہ کو)۔

Soogee : (n) رسے کا سوت وغیرہ جس سے دھوتے ہیں ۔

Soojee : (n) [Hindi 'Suji.] سوجی ۔

Sool : (v) [Origin unkn.] (۱) (حمله کرنے کے لئے) اکسانا (کتے کو) ۔ (۲) اصرار کرنا : زور دینا ۔

Soon : (adv.) [OE. 'Sona'.] (۱) جلد : تھوڑی دیر میں : تھوڑی مدت میں ۔ (۲) خوشی سے ۔ (۳) سویرے ۔

As or so soon as : اسی وقت : جیسے ہی : جوں ہی : جب ۔

As soon : اتنی جلدی : اتنا سویرے ۔

Soon : (a) (۱) ابتدائی : قدیم ۔ (۲) جلد : تیز : فوری : بلا تاخیر ۔

Sooner : (a) جلد تر : قدرے : کسی حد تك ۔

Sooner or later : (adv.) کبھی نه کبھی : دیر سویر ۔

Soonest : (n) جلد ترین ۔

At (the) soonest : جلد سے جلد ۔

With the soonest : بہت جلد ۔

Soop : (v) [Old Scand origin.] (۱) سبك رفتاری سے چلنا یا گزرنا : سبك پروازی سے اڑنا : گزرنا ۔ (۲) فراٹے بھرنا : آندھی کی طرح چلنا : نہایت تیزی سے دوڑنا ۔ (۳) ٹوٹ پڑنا ۔ (۴) دیکھو Sweep ۔

Soor : (a) (۱) ترش : کھٹا : حامض ۔ (۲) دیکھو Sour ۔

Soot : (n) [OE. 'Sot'.] (۱) کالك : کلونس (دھوئیں وغیرہ کا) : دودہ : کاجل ۔ (۲) کالك کا ٹکڑا ۔

Soot : (v) (۱) کالك لگانا ۔ (۲) کالك چھڑکنا ۔

Sooter : (n) کالك صاف کرنے والا ۔

Sootfall : (n) کالك گرنا : کالك کی بارش ۔

Sooth : (n) [OE. 'Sop'.] حقیقت : واقعه ۔

By my, your sooth : حقیقتاً : در حقیقت ۔

In good or very sooth : حقیقت میں : در حقیقت : حقیقتاً : واقعی ۔

In sooth : در حقیقت ۔

Sooth to say/ To speak sooth : حقیقتاً : در حقیقت ۔

Sooth : (a) (۱) سچا : حقیقی ۔ (۲) سچا : راست گو (آدمی) ۔ (۳) (شاعری) نرم : خوشگوار : سہل ۔

Sooth : (adv.) سچ مُچ : سچائی سے ۔

Soothe : (v) [OE. '(ge) sopian'.] (۱) تسکین دینا یا دلانا : تسلی دینا : (غصہ وغیرہ) ٹھنڈا کرنا ۔ (۲) کم کرنا : تخفیف کرنا : دھیما کرنا (درد) ۔ (۳) خوش کرنا ۔

Soother : (n) (۱) تسکین دینے والا ۔ (۲) ربر کی چسنی بچے کے چوسنے کے لئے ۔

Soother : (v) (۱) دیکھو Soothe ۔ (۲) خوشامد کرنا : بہلانا : پھسلانا : منانا ۔

Soothfast : (a) (۱) راست گو : سچا ۔ (۲) سچی : سچ (بات) : صادق : وفادار : پکا ۔

Soothfastly : (adv.) راست گوئی سے : سچ مچ ۔

Soothfastness : (n) راست گوئی : سچائی : وفاداری : صداقت ۔

Soothingly : (adv.) تسکین دیتے ہوئے : تسکین کے طور پر ۔

Soothly : (adv.) حقیقتاً : واقعی ۔

Soothsay : (n) [Back-fomation from 'Smoothsayer'.] پیش گوئی : فال ۔

Soothsay : (v) پیش گوئی کرنا : فال نکالنا : فال کھولنا : آئندہ کے واقعات بتانا ۔

Soothsayer : (n) نجومی : کاہن : رمال : جوتشی : فال نکالنے والا : فالگیر ۔

Soothsaying : (n) (۱) فال گیری : رمل ۔ (۲) پیش گوئی : فال ۔

Sootied : (a) دھوئیں سے میلا یا کالا ۔

Sootily : (adv.) میلے پن سے ۔

Sootiness : (n) دھوئیں سے کالا ہونا ۔

Sootless : (a) بے کالک کا ۔

Sooty : (a) (۱) دھوئیں سے کالا : کالک بھرا : سیاہی مائل ۔ (۲) کالک سے مشابہ : بھورا مائل سیاہ ۔ (۳) دھندلا : تاریک (رنگ) ۔ (۴) کالک بھرا : کالک کی طرح کا ۔

Sooty : (v) کالک لگانا : میلا کرنا ۔

Sop : (n) [Late OE. 'Sopp'.] (۱) شوربے وغیرہ میں بھیگی ہوئی روٹی یا کوئی اور چیز : ثرید ۔ (۲) دیکھو Milksop ۔ (۳) اچھی طرح بھیگا ہوا : شرابور آدمی یا چیز ۔ (۴) رشوت : خوش کرنے کے لئے دی ہوئی چیز ۔ (۵) وہ رقیق شے جس میں کوئی چیز بھگوئی جائے : شرابور ہونا ۔

Sop : (v) (۱) روٹی وغیرہ کو شوربے یا شراب میں بھگونا : اچھی طرح تر کرنا : ڈبونا ۔ (۲) اچھی طرح بھیگ جانا : شرابور ہو جانا ۔ (۳) (مجازاً) مخمور کرنا : مدھوش کرنا ۔ (۴) رشوت دینا : خوش کرنا ۔ (۵) بھگو دینا ۔

Soph : (n) [Abbrev. of 'Sophister and Sophomore'.] (۱) (کیمبرج) دوسرے یا تیسرے سال کا طالب علم ۔ (۲) سال دوم کا طالب علم (امریکا کی یونیورسٹیوں میں) ۔

Sopher : (n) دیکھو Scribe

Sophia : (n) [Gr. 'Sophia'.] عقل : حکمت : حکمت الٰہی ۔

Sophic : (a) [Gr. 'Sophikos'.] عقلی : حکمت کا : حکمت الٰہی سے متعلق ۔

Sophical : (a) دیکھو Sophic

Sophically : (adv.) حکمت سے : عقل سے ۔

Sophism : (n) [ME. 'Sophime'.] (۱) مغالطہ : استدلال : دلیل باطل : سفسطہ : فلسفۂ غلط ۔ (۲) سو فسطائیت : غلط استدلال ۔

Sophist : (n) (۱) قدیم یونان کا وہ معلم جو اُجرت لے کر فلسفہ اور خطابت کی تعلیم دیتا تھا : سو فسطائی ۔ (۲) غلط استدلال کرنے والا : غلط دلیل سے دھوکا دینے والا : سو فسطائی ۔ (۳) حکیم : قابل ادمی ۔

Sophister : (n) [OFr. 'Sophistre'.] (۱) غلط استدلال کرنے والا : سو فسطائی ۔ (۲) (کیمبرج) دوسرے یا تیسرے سال کا طالب علم ۔ (۳) (ٹرینیٹی کالج) تیسرے یا چوتھے سال کا طالب علم ۔

Sophistic : (a) [Fr. 'Sophistique' or L. 'Sophisticus'.] (۱) غلط استدلال کرنے والا ۔ (۲) غلط : دھوکے کی : سو فسطائیوں کی سی ۔ (۳) غلط استدلال سے متعلق : مغالطہ آمیز ۔

Sophistic/ -al : (n) (۱) غلط استدلال کا علم ۔ (۲) غلط استدلال : سوفسطائیت : دلیل باطل ۔

Sophistically : (adv.) سو فسطائیت سے : غلط استدلال سے کام لے کر۔

Sophisticate : (a) [med. L. 'Sophisticatus'.] (۱) غیر فطری : مصنوعی ۔ (۲) دیکھو Sophisticated ۔

Sophisticate : (v) (۱) (کسی مسئلے میں) غلط استدلال سے کام لینا : سو فسطائیت سے کچھ کر دینا : تدلیس کرنا ۔ (۲) کسی شخص کو غلط استدلال سے گمراہ کرنا : مغالطہ دینا ۔ (۳)(کسی شخص یا چیز کی) سادگی کو مٹا دینا : تصنع پیدا کر دینا ۔ (۴) تحریف کرنا (عبارت میں مخالف کو بحث میں ہرانے کے لئے) : غلط استدلال کرنا : باطل دلیلیں پیش کرنا ۔ (٦) (شراب وغیرہ میں) میل کرنا ۔

Sophisticate : (n) دنیاوی عقل رکھنے والا شخص ۔

Sophisticated : (a) (۱) مصطنع : غیر فطری : مصنوعی ۔ (۲) غلط کیا ہوا ۔ (۳) دنیاوی عقل رکھنے والا ۔ (۴) سبک : لطیف : نازك : نفس ۔ (۵) مہذب : تہذیب یافتہ ۔ (٦)جدید : غیر روایتی ۔ (٧) پیچیدہ : الجھا ہوا ۔ (٨) خاص پسند ۔

Sophisticatedly : (adv.) نفاست سے : لطافت کے ساتھ : مہذب طریقے سے ۔

Sophistication : (n) (۱) تدلیس : تحریف : مغالطہ دینا یا دیا جانا : میل کرنا یا کیا جانا : غلط استدلال ۔ (۲) غیر فطری ہونا۔ (۳) تصنع ۔ (۴) کھوٹ : آمیزش ۔ (۵) دلیل تراشی۔ (٦) نفاست : لطافت : شائستگی ۔

Sophistry : (n) [OFr. 'Sophistrie'.] (۱) سو فسطائیت : غلط استدلال : دلیل باطل ۔ (۲) دلیل تراشی ۔

Sophoclean : (a) [L. 'Sophiocleus'.] سفقلی : سفقلس سے متعلق ۔

Sophomore/ Sophimore : (n) [Gr. 'Sophos' + 'sorous'.] سال دوم کا طالب علم (امریکا کی یونیورسٹی کا) ۔

Sophomoric/ -al : (a) (۱) سال دوم کے طالب علم کا یا اس کے لائق یا اس سے مشابہ ۔ (۲) نمائشی : پُر تصنع : غیر پختہ : بے ڈھنگا : سطحی ۔

Sophora : (n) [mod. L.] پھلی دار درختوں ، پودوں یا جھاڑیوں کی ایك جنس ۔

Sophy : (n) [Pers. 'Safi'.] (۱) صفوی : ایرانی شہنشاہوں کا خطاب ۔ (۲) ایرانی بادشاہ ۔ (۳) بادشاہ : فرمانروا : بڑا آدمی ۔

Sopite : (v) [L.'Sopitas'.] سلانا : حساب چکانا : حساب صاف کرنا ۔

Sopor : (n) [L.] خواب خرگوش : گہری نیند ۔

Soporiferous : (a) خواب آور : منوم : نیند لانے والی ۔

Soporific/ -al : (a) (۱) خواب آلود : نیند لانے والی : منوم ۔ (۲) خواب آلود ۔ (۳) نیند سے متعلق ۔

Soporific : (n) خواب آور دوا : منوم دوا ۔

Soppiness : (n) شرابور ہونا : ترمی : نمی ۔

Sopping : (adv.) بہت : حد سے زیادہ ۔

Soppy : (a) (۱) شرابور : خوب بھیگا ہوا ۔ (۲) تر : گیلا : مینہ بھرا (موسم)۔ (۳) بے ڈھنگا : بے قاعدہ ۔ (۴) (عام) نرم : رحمدل : درد آشنا : پُر از رقت ۔

Sopranist : (n) پنچم کے سروں میں گانے والا یا گانے والی ۔

Soprano : (n) [It.] (۱) عورت یا لڑکے کے گلے کی سب سے اونچی آواز: سب سے اونچی زنانی آواز ۔ (۲) گانے کا وہ حصہ جو ایسی آواز میں گایا جائے ۔ (۳) اونچی آواز میں گانے والا یا والی ۔ (۴) پنچم سُر ۔

Soprano : (a)

Sops-ins-wine : (n) سیب کی ایك قسم ۔

Sora : (n) [Native name.] ایك پرندہ جو کیرولینا کی کے دلدلوں میں خزاں کے موسم میں رہتا ہے اور اس کا گوشت کھایا جاتا ہے : سورا ۔

Sorb : (n) [Fr. 'Sorbe' or L. 'Sorbum'.] سنجد : درخت سنجد : بر اعظم یورپ کا ایك درخت جس کے پھل چھوٹے چھوٹے ناشپاتی کی شکل کے ہوتے ہیں : سورب ۔

Sorb/ Sorbe : (n) [G. 'Sorbe'.] (۱) شمالی مشرقی جرمنی کی ایك قوم ۔ (۲) جرمنی کی زبان ۔

Sorb: (v) [Back-formation from Absorption.] جذب کرنا:

Sorb-apple : (n) سورپ کا پھل : ثمر سنجد ۔

Sorbate : (n) سوربی ایسڈ کا نمك ۔

Sorbefacient : (a) [L. 'Sorbere' + -facient.] جاذب : جذب کرنے والی : جذب کنندہ ۔

Sorbefacient : (n) جاذب دوا۔

Sorbent : (n) جاذب۔

Sorbet : (n) [Fr.] (۱) شربت۔ (۲) ایك قسم کی مٹھائی : برف کی قلفی۔

Sorbian : (a) شمالی مشرقی جرمنی کی ایك قوم سے متعلق یا اس قوم کا۔

Sorbic : (n) سوربی۔

Sorbin : (n) غیر قابل خمیر شکرینی عنصر جو ایك بیری سے حاصل کیا جاتا ھے۔

Sorbite : (n) دیکھو Sorbin

Sorbitic : (a) Sorbitol کا یا اس سے متعلق۔

Sorbitol : (n) [Sorbite + -ol.] دیکھو Sorbin

Sorbonist : (n) [Fr. 'Sorboniste'.] ساربون (Sarbonne) کا ڈاکٹر یا طالب علم۔

Sorbonne : (n) [Fr.] (۱) پیرس میں دینیات کا ایك کالج جس کو رابرٹ ڈی سوربن نے تیرھویں صدی میں قائم کیا تھا : سوربون۔ (۲) وہ مقام جہاں پیرس یونیورسٹی ھے۔

Sorbus : (n) [L.] بعض قسم کے درختوں کی ایك جنس : اس جنس کا کوئی درخت۔

Sorcerer : (n) [ME. 'Sorser'.] جادوگر : سیانا : ساحر۔

Sorceress : (n) [AFr. 'Sorceresse'.] ساحرہ : جادوگرنی۔

Sorcerize : (n) جادو سے بدل دینا۔

Sorcerous : (a) (۱) جادو سے متعلق : سحر نما۔ (۲) جادوگر : سحر کرنے والا۔

Sorcerously : (adv.) جادو سے : سحر سے۔

Sorcery : (n) [OFr. 'Sorcerie'.] جادو : سحر۔

Sordes : (n) [L.] (۱) فضلہ : گندگی : غلاظت : نجاست۔ (۲) (طب) پپڑی۔

Sordid : (a) [Fr. 'Sordide' or L. 'Sordidus'.] (۱) مرض فاسد : سڑا ھوا۔ (۲) جس میں مضر اور فاسد مادہ موجود ھو۔ (۲) گندا : میلا : غلیظ : ناپاك۔ (۳) کمینہ : ذلیل : فرومایہ : دُنی : قابل نفرت۔ (۵) فحش : غیر مہذب۔ (٦) خسیس : تنگ دل : بخیل : خست کا : تنگ دلی کا۔ (۷) میلا : ملگجا۔

Sordidly : (adv.) کمینہ پن سے : کنجوسی سے : غلاظت سے۔

Sordidness : (n) (۱) نجاست : گندگی۔ (۲) خست : بخل۔ (۳) دنائت : کمینگی۔

Sordine : (n) [It. 'Scordina'.] تار باجوں کی آواز مدھم کرنے والا آلہ : گمك ربا۔

Sordor : (n) (۱) فضلہ : غلیظ۔ (۲) کمینہ پن : ذلالت : فرومائگی۔

Sore : (n) [OE. 'Sar'.] (۱) ناسور : پھوڑا۔ (۲) (مجازاً) رنج : غم : مصیبت : دلخراش بات : نا خوشگوار واقعے کی یاد : دل کا زخم۔

Sore : (n) باز جو عمر کے دوسرے سال میں ھو۔

Sore : (a) (۱) دکھتا ھوا : سوجا ھوا : چھلا ھوا : چوٹ کھایا ھوا۔ (۲) جھلآیا ھوا : بگڑا ھوا۔ (۳) دل خراش : ناگوار۔ (۴) جانکاہ : شدید : سخت۔ (۵) مشکل : سخت۔ (٦) غضب ناك (جنگ)۔ (۷) تکلیف میں مبتلا : رنج میں مبتلا۔ (۸) تلخ : تکلیف دہ۔ (۹) ناقابل برداشت۔ (۱۰) خفا : ناخوش۔

A beer with a sore head : جھلآیا ھوا۔

Clergyman's sore-throat : حلق کا درد : درد گلو : سوزش بلعوم۔

Sore : (v) تکلیف دینا : اذیت دینا : زخمی کرنا : رنج دینا۔

Sore : (adv.) (۱) شدت سے : بری طرح۔ (۲) تکلیف دہ حد تك۔ (۳) بہت : بہت زیادہ۔ (۴) شوق سے : سرگرمی سے : مستعدی سے۔ (۵) محنت سے : جانفشانی سے۔

Sore-eye : (n) درد چشم۔

Sore-head : (a) جھلاّ : چڑ چڑا : تنك مزاج : غیر مطمئن۔

Sore-head : (n) آزردہ سیاست داں : مایوس سیاست داں۔

Sore-headed : (a) دیکھو Sore-head

Sore-headedly : (adv.) جھلاّ کر : تنك مزاجی سے۔

Sore-headedness : (n) جھلا پن ؛ تنک مزاجی ۔

Sore-heels : (n) چیچك اسپ ۔

Sore point : (n) دکھتی رگ ؛ کمزوری ؛ کوئی معاملہ جس پر آسانی سے جھلا جائے یا مغموم ہو جائے ۔

Sore-spot : (n) دیکھو Sore-print

Sore-throat : (n) درد گلو ۔

Soredi- : (Prefic) سابقہ بمعنی "چتّی" : "گھنڈی" ۔

Soredial : (a) گھنڈی سے متعلق یا گھنڈی کا ۔

Sorediate : (a) (نباتیات) چتی دار ۔

Soredi(i)ferous : (a) چتی دار ؛ چتی سے پیدا ہونے والا ۔

Soredium : (n) [G. 'Soros'.] چتی ؛ گھنڈی ۔

Sorefalcon : (n) ایك سال سے کم عمر کا باز جس کے پر ابھی سرخ ہوں ۔

Sorehawk : (n) دیکھو Sorefalcon

Sorel : (n) [ME.] تیسرے سال کا ہرن ۔

Sorely : (adv.) شدت سے ؛ شدید طور پر ۔

Soreness : (n) خراش ؛ جلن ؛ شدت ۔

Sorex : (n) [L.] جنس چھچھوندر ۔

Sorge : (n) [G. 'Sorga'.] فکر ؛ اندیشہ ؛ تعلق ۔

Sorghum : (n) [mod. L.] (۱) سرغو ؛ چیتا؛ گھاس کی وہ قسم جس میں باجرے اور چینی گنے کے پودے شامل ہیں ۔ (۲) ایك قسم کا چھوا جو سرغو کے رس سے بنتا ھے ۔

Sorgo/ Soogho : (n) [It.] دیکھو Sorghum

Soricine : (a) چھچھوندی ؛ چھچھوندر کی قسم کے ایك جانور سے متعلق ۔

Sorites : (n) [Gr. 'Soritetes'.] (۱) (منطق) قیاس متراکمہ ؛ قیاس مسلسل ۔ (۲) وہ مغالطہ جو کسی قضیے کی حدود خصوصاً تعداد کے معین نہ کرنے سے پیدا ہو ؛ معماء سو فسطیہ ۔ (۳) (مجازاً) سلسلہ ؛ تسلسل (کسی چیز کا) ؛ اجتماع ۔

Soritic/ -al : (a) قیاس متراکمہ سے متعلق ۔

Sorn : (v) [f. 'Sorren'.] زبردستی کا مہمان بننا ؛ مان نہ مان میں تیرا مہمان کے مصداق بننا ۔

Sorner : (n) زبردستی کا مہمان ۔

Soroche : (n) [Amer. Sp.] کوہی مرض ؛ پہاڑ پر چڑھنے سے پیدا ہونے والی بیماری ۔

Soroptimist : (n) [Blend of Sorority and optimist.] پیشہ ور عورتوں کی انجمن کی رُکن ۔

Sororal : (a) [L. 'Soror'. + -al.] (۱) خواہرانہ ؛ بہن کا ۔ (۲) بہن جیسا ، جیسی ۔

Soroticidal : (a) خواہر کُشی سے متعلق ۔

Sororicide : (n) خواہر کُش ۔

Sororicide : (n) خواہر کشی ۔

Sorority : (n) [med. L. 'Sororitas'.] (۱) عبادت گذار عورتوں کی جماعت ۔ (۲) (امریکا) کالج یا یونیورسٹی میں عورتوں کی انجمن ۔

Sorosis : (n) [Gr. 'Soros'.] (۱) (نباتیات) گودے دار مرکب پھل جیسے شہتوت ، اناناس وغیرہ ۔ (۲) انجمن زنان ۔

Sorption : (n) (کیمیا) جذب و جَبذ ؛ جذب سطحی ؛ امتصاص ۔

Sorra : (n) الم ؛ ملال ؛ اندوہ ؛ غم ۔

Sorrel : (n) [OFr. 'Sorele, Surele'.] ترشہ ؛ کھٹا میٹھا ؛ چوکا ؛ کھٹی گھاس ؛ ایك سدا بہار گھاس ۔

Salt of sorrel : پوٹاش کی بائی آکسیلیٹ ۔

Sorrel : (a) سرخی مائل بادامی رنگ ؛ کمرنگ ؛ سرخ بادامی ۔

Sorrel : (n) (۱) کم رنگ گھوڑا ؛ سرخی مائل بادامی رنگ کا گھوڑا ۔ (۲) تیسرے سال کا ہرن ۔ (۳) سرخی مائل بادامی رنگ ۔

Sorren : (n) [Ir. 'Sorthen'.] اسکاتستان اور آئرستان کے نظام جاگیرداری میں دی جانے والی خدمت (جو اسامی صدر راہب یا اس کے آدمی کی کرتے تھے) یا اس کے بدلے میں

دی جانے والی مالگذاری ۔

Sorrily : (adv.) غمگینی کے ساتھ : گھٹیا طریقے سے ۔

Sorrow : (n) [OE. 'Sorh, 'Sorg'.] (۱) غم : رنج : اندوہ : الم :ملال ۔ (۲) مصیبت : تکلیف : بپتا ۔ (۳) گریہ و بکا : آہ و زاری: وا ویلا : ماتم ۔ (۴) نقصان : خسارہ ۔ (۵) بد نصیبی : بد بختی : بد قسمتی ۔

The man of sorrows : حضرت عیسیٰ ۔

Sorrow : (v) [OE. 'Sorgian'.] (۱) رنجیدہ ہونا : غمگین ہونا : دلگیر ہونا : غم کرنا : رنج کرنا : کف افسوس ملنا ۔ (۲)ماتم کرنا : سوگ کرنا : رونا (کسی کو) ۔ (۳)تکلیف دینا : رنج دینا : رنجیدہ کرنا : دل دکھانا ۔

Sorrower : (n) ماتم کرنے والا : (کسی کو) رونے والا ۔

Sorrowful : (a) (۱) غمگین : دلگیر : ملول : اندوہ ناک ۔ (۲) غمناک ۔ (۳) رنجیدہ : اُداس : غمگین : افسوس ناک : غم زدہ ۔

Sorrowfully : (adv.) دلگیری سے : اندوہ ناک طریقے سے ۔

Sorrowfulness : (n) غمگینی : دلگیری ۔

Sorrowing : (a) سوگوار ۔

Sorrowless : (a) بے رنج : : بے اَلم ۔

Sorry : (a) [OE. 'Sarig'.] (۱) متاسف : رنجیدہ : غمگین ۔ (۲)بُرا : گھٹیا : حقیر : ادنیٰ درجے کا ۔

Sorryish : (a) کسی قدر رنجیدہ ۔

Sort : (n) [Fr. 'Sorte'.] (۱) قسم : نوع : جنس ۔ (۲) طریق : طرز : طور ۔ (۳) خاص قسم : مخصوص نوع ۔ (۴) (طباعت) ٹائپ کے متفرق حروف ۔ (۵) اشخاص یا چیزوں کی (اچھی) تعداد ۔

A (bad, good, etc.) sort : اچھا یا بُرا شخص ۔

A sort of : طرح کا : طرز کا ۔

After a (..) sort : (۱) (......) طرز سے ۔ (۲) اٹکل پچو طریقے سے ۔

After this sort : اس طرز سے : اس طور سے ۔

All sorts of : مختلف قسم کی : ہر طرح کے ۔

In sort of way : ناقص طور پر : نا مکمل طور پر ۔

In this sort : اس طرح سے : اس طرز سے ۔

Nothing of the sort : ایسی کوئی چیز نہیں ۔

Of a (certain) sort : (خاص) طرح کا ۔

Of a sort : ایک طرح کا ۔

Of sorts : (۱) (فہرستوں میں آتا ہے) متفرق : کئی قسم کی ملی جلی چیزیں ۔

Of (various) sorts : مختلف قسم کا ۔

Out of sorts : سست : مضمحل (جس کی طبیعت ناساز ہو) افسردہ : منغض : کبیدہ خاطر ۔

Something of the sort : اُس طرح کی (کوئی چیز) ۔

This sort of thing : اس طرح کی چیز ۔

Sort : (v) (۱) قسموں میں تقسیم کرنا : ایک ایک قسم کی چیزوں کو الگ الگ کرنا ۔ (۲) چُن لینا : چھانٹنا : چھانٹ کر الگ کرنا ۔ (۳)مطابقت رکھنا ۔ (۴) جنس کے مطابق ترتیب دینا ۔ (۵)ترتیب دینا : سجانا : درست کرنا ۔ (۶)سزا دینا : مارنا ۔ (۷) (مویشی کو) کھلانا ۔

Sort of : (adv.) طرح سے : طور پر ۔

Sorter : (n) چھانٹنے والا : تقسیم کرنے والا ۔

Sortie : (n) [Fr.] (۱) دھاوا : حملہ (خصوصاً محصور فوج کا) ۔ (۲) دریچہ : وہ راستہ جس سے محصور فوج نکل کر محاصرین پر حملہ کرتی ہے ۔ (۳) (دریا کا) نکاس : دہانہ ۔ (۴) ایک ہوائی جہاز سے ہوائی حملہ ۔ (۵)بندرگاہ سے ایک جہاز یا جہاز کے ایک بیڑے کا نکلنا ۔

To make a sortie : دھاوا بولنا : حملہ کرنا ۔

Sortie : (v) محصور فوج کا نکلنا : جہاز کا بندرگاہ سے نکلنا ۔

Sortilege : (n) [Fr.] قرعہ اندازی سے فال نکالنا : قرعی فال : تفاؤل ۔

Sortileger : (n) فال نکالنے والا : جوتشی : رمال : نجومی : فال بیں : فال گو ۔

Sortilegy : (n) دیکھو Sortilege

Sortition : (n) قرعہ اندازی ۔

Sortment : (n) قسموں میں تقسیم : قسم بندی : چھانٹنا ۔

Sorus : (n) [mod. L.] (نباتیات) انبارہ : چھوٹے بیجوں کی گھنڈیوں کا گچھا جو فرن کے ورق کے پیچھے ہوتا ھے ۔

Sos : المدد : فریادی پیام : لاسلکی پیام جس سے مراد یہ ھے کہ ہم مصیبت میں ہیں ، ہماری مدد کرو ۔

Soshed : (a) مدھوش : مخمور ۔

Soss : (n) (۱) گندہ پانی : گندگی ۔ (۲) رقیق غذا ۔ (۳) پھوہڑ : بے سلیقہ : بے تمیز ۔

Soss : (n) (۱) دھپ سے گرنے کی آواز : دھپ ۔ (۲) چھپاک ۔

Soss : (v) (۱) دھپ سے گرنا : زور سے گرنا ۔ (۲) زور سے پھینکنا ۔

Soss : (adv.) دھپ سے ۔

Soss : (v) (۱) گندہ کرنا : گندے پانی میں بھگونا ۔ (۲) لپیٹنا : تہ کرنا ۔

Sostenuto : (a) [It.] (۱) (موسیقی) کھینچ کر گایا جانے والا ۔ (۲) کھینچ کر گایا ہوا ۔

Sot : (n) [Late OE. 'Sott'.] پرانا شرابی : پکا شرابی : شراب کا بندہ : وہ شخص جس کی عقل شراب خواری سے گم ہو گئی ہو ۔

Sot : (v) (۱) کثرت سے شرب پینا : شراب پی کر غین ہو جانا ۔ (۲) (شراب خواری میں) پھونك دینا : اُڑا دینا : فضول خرچی کرنا ۔

Sot : (a) (۱) جما ہوا : قائم ۔ (۲) ضدی : ہٹیلا ۔

Sotadean : (a & n) (۱) قدیم یونانی شاعر سوٹادس کے طرز میں لکھی ہوئی ہو ۔ (۲) چار رکنی بحر یا وزن کی ایك ہجا محذوف ہو ۔

Sotadic : (n) [Ir. 'Sotadicus'.] دیکھو Sotadean

Sotadic : (a) (۱) فحش : قبیح : گندہ ۔ (۲) صنعت تقلیب کا ۔

Soterial : (a) [Gr. 'Sorteria'.] نجاتی : شفاعتی ۔

Soteriological : (a) نجاتیاتی : علم نجات سے متعلق ۔

Soteriology : (n) [Gr. 'Soteria' + log.] نجاتیات : علم نجات ۔

Sothiac/ -al : (a) سیار و شعرائے یمانی کے متعلق : کلب الجبار یا کلب الجواز کے متعلق : شعرائی : کلب الجباری ۔

Sothic : (a) [Gr. 'Sothis'.] دیکھو Sothiac

Sothic cycle : (n) شعرائی دور : ۱۳۶۰ یا ۱۳۶۱ شمسی سال کا دور ۔

Sothic period : (n) دیکھو Sothic cycle

Sothic year : (n) مصری سال ، ۳۶۵ دن اور چھ گھنٹے کا ۔

Sotnia : (n) [Russ. 'Sotnya'.] کاسك (Cossack) سواروں کا دستہ ۔

Sotnik : (n) کاسك سواروں کا کمانڈر : کاسك افسر ۔

Sotted : (a) بدمست : بدحواس ۔

Sotter : (n) سنسناہٹ : پہلا اُبال : چر چر ۔

Sottish : (a) شراب خوار : شرابی ۔

Sottishly : (adv.) شرابیوں کی طرح سے ۔

Sottishness : (n) شرابی ہونا ۔

Sotto voce : (adv.) [It.] (۱) آہستہ سے : زیر لب ۔ (۲) (مجازاً) چپکے سے : آہستگی سے ۔

Sotto voce : (a) زیر لب ادا کیا ہوا : آہستہ ۔

Sotto voce : (n) زیر لب دی ہوئی رائے ۔

Sou : (n) [Fr.] (۱) مختلف قسم کے فرانسیسی سکے ۔ (۲) پانچ سانتم کا سکہ ۔

Sou-west/ -wester : (n) دیکھو South-west/ -western

Soubise : (n) [From Charles de Rohan Soubise, Frenchgeneral.] ایك قسم کی پیاز کی چٹنی ۔

Soubrette : (n) [mod. L. 'Soubreto'.] (۱) چنچل ماما وغیرہ کا پارٹ (کامیڈی میں) ۔ (۲) نوکرانی ۔

Soubriquet : (n) [Fr.] دیکھو Sobriquet

Soucar : (n) [Urdu. 'Sahukar'.] ساہو کار ۔

Soucaring : (n) ساہو کاری ۔

Souchong : (n) [Chinese 'Siao Chung'.] سیاہ چائے کی ایک قسم جو سب سے کم مدت کی اُگی ہوئی پتیوں سے تیار کی جاتی ہے ۔

Soudan/ Sudan : (n) [Arab. 'Sudan'.] سوڈان ۔

Soudanese : (n) سوڈانی باشندہ ۔

Soudanase : (a) سوڈانی : سوڈان کا ۔

Souffle : (n) [Fr.] (مرضیات) سرسراہٹ : ہلکی سی مسلسل آواز جو قلب وغیرہ سے سنائی دیتی ہے ۔

Souffle : (n) [Fr.] ایک پر تکلف کھانا جو انڈے کی سفیدی کو پھینٹ کر تیار کرتے ہیں ۔

Souffle : (a) چتی دار (چینی کے برتن) ۔

Souffleur : (n) [Fr.] (۱) ترغیب دینے والا : اُکسانے والا ۔ (۲)سامع : لقمہ دینے والا ۔

Sough : (n) [Late ME. 'Swo(u)gh'.] (۱) سائیں سائیں کی آواز ۔ (۲) آہ : ٹھنڈی سانس ۔ (۳) افواہ : خبر ۔

Sough : (n) [Origin unkn.] (۱) دلدلی زمین : جوہڑ ۔ (۲) نالا: پرنالا : بد رو : موری ۔ (۳) (کان میں) سیدھا رستہ : گلیاری ۔

Sough : (v) [OE. 'Swogan'.] (۱) سائیں سائیں کرنا ۔ (۲) ٹھنڈی سانس لینا : آہ بھرنا ۔ (۳) گنگنانا ۔ (۴) ٹھنڈی سانس بھر کر بولنا ۔

Sough : (v) (۱) پتھروں سے خندق بنانا ۔ (۲) نالا بنانا ۔ (۳) گلیاری میں پہنچنا ۔

Sought : (a) جس کی تلاش کی گئی ہو : جس کی خواہش کی گئی ہو ۔

Souk/ Sok/ Sook/ Suk(h)/ Suq : (n) [Arab.] بازار ۔

Soul : (a) [OE. 'Sawel'.] (۱) روح : آتما ۔ (۲) ضمیر : طبیعت : باطن ۔ (۳) عقل؛ ادراک؛ ذہن ۔ (۴)نفس؛ جان ۔ (۵) کسی کام یاچیز کا سب سے اہم جز : کسی جماعت یا ادارے کا سب سے اہم اور سرگرم رکن : روح رواں : جان ۔ (۶)نفس : ذات (بمعنی شخص) ۔ (۷) روح دینی یا اخلاقی ۔ (۸) (کسی صفت کا) مجسمہ : پتلا؛ زندہ نمونہ ۔ (۹) مردہ ۔ (۱۰) شخص : نفر : ذی نفس ۔ (۱۱)جذبہ؛ جذبات ۔ (۱۲) بطخ کا پھیپھڑا ۔ (۱۳) فطرت اخلاقی ۔ (۱۴) وائلن کا وہ سوراخ جو اگلے حصے میں ہوتا ہے ۔ (۱۵) امریکی حبشی ہونا ۔

By , for, on or upon (one's) soul : واللہ ۔

Heart and soul : پوری قوت سے : پورا : زور لگا کر : پورے کا پورا : تمام تر ۔

Soul : (v) یوم ارواح (All soul's day) پر خیرات جمع کرتے پھرنا ۔

Soul-bell : (n) جرس موت : مرنے کی گھنٹی ۔

Soul brother : (n) امریکی حبشی ۔

Soul-food : (n) امریکی حبشیوں کی غذا ۔

Soul-force : (n) ستیہ گرہ ۔

Soul kiss : (n) پُر جوش بوسہ ۔

Soul-mass : (n) (۱) عشائے ربانی جو کسی مردے کے لئے ہو ۔ (۲) یوم ارواح : دوسری نومبر : یوم الفاتحہ ۔

Soul-mate : (n) محبوب ازلی ۔

Soul-music : (n) جاز (Jazz) کا ایک انداز ۔

Soul-pence : (n) چندہ جو کسی برادری کے ارکان عشائے ربانی کے لئے دیتے ہیں (کسی مردے کے لئے) ۔

Soul-scot : (n) محصول جو کسی مردے کی طرف سے کلیسا کو دیا جاتا ہے ۔

Soul-searching : (n) ضمیر ٹٹولنا : خود تجزیہ ۔

Soul-shot : (n) دیکھو Soul-scot

Soul-sick : (a) (۱) روحانی مریض ۔ (۲) اُداسی : دل شکستہ : افسردہ ۔

Soul-sickness : (n) اُداسی : افسردگی ۔

Souled : (a) روح والا : روایتی ۔

Soulful : (a) — پُر از جذبات : پُر مغز : پُر معنی : دل نشیں ۔

Soulfully : (adv.) — دل نشیں یا پُر معنی انداز سے ۔

Soulfulness : (n) — دل نشیں یا پُر معنی ہونا ۔

Soulish : (a) — (۱) نفسی ۔ (۲) روح سے متعلق : روح جیسا ۔

Soulless : (a) — (۱) بے روح : بے جان ۔ (۲) بے درد : شرافت سے خالی : کم ظرف ۔ (۳) غیر دلچسپ : بے لطف : روکھا : پھیکا ۔ (۳) غیر دلچسپ (تحریر) ۔

Soullessly : (adv.) — بے دردی سے : بے جان طور پر ۔

Soullessness : (n) — بے روح ہونا : غیر دلچسپ ہونا ۔

Soum : (n) [After of 'Sum'.] — (۱) چرائی (کی رقم) جو ایک گائے یا اسی تناسب سے بھیڑوں کے لئے ہو ۔ (۲) بھیڑوں یا مویشیوں کی تعداد جو چرائی پر رکھی جائیں ۔

Soum : (v) — چراگاہ کا معائنہ کرنا (کہ کتنے مویشیوں کی چرائی کے لئے کافی ہو گا) ۔

Sound : (n) [OE. 'Sund'.] — (۱) مچھلی کا پھکنا ۔ (۲) آبنائے ۔

The sound : — ڈنمارک اور سویڈن کے بیچ کا آبنائے ۔

Sound : (n) [ME. 'Sun, Son, Soun'.] — (۱) آواز : صوت ۔ (۲) وہ سورج جس سے آواز پیدا ہوتی ہے : موج آواز ۔ (۳)تلفظ : آواز ۔ (۴)خالی خولی الفاظ ۔ (۵) اثر (جو کسی بات کو سُن کر پڑے) : اثر آواز ۔ (۶) دوری جہاں تک آواز سنائی دے ۔

In or within (the) sound of (Something) : — حدود سماعت میں ۔

Sound : (n) — غشی : بے ہوشی ۔

Sound : (n) — (۱) پنسال سے پانی کی گہرائی ناپنا : عمق پیمائی ۔ (۲) (جراحی) جراح کی سلائی : میل جراحی ۔

Sound : (a) — (۱) تندرست : صحیح : بے روگ ۔ (۲) صحیح سلامت : بے داغ : اچھا (جو سڑا نہ ہو) : ثابت (جو ٹوٹا نہ ہو) : سالم ۔ (۳) درست : صحیح : محکم (دلیل) : معقول ۔ (۴)(شرکت کمپنی ، بینک وغیرہ کی نسبت) معتبر : کھرا: اچھی ساکھ والا ۔ (۵) گہری : غفلت کی (نیند): غافل (سونے والا) ۔ (۶) پوری پوری (مرمت ، کندی) : سخت : شدید (کوڑے وغیرہ کی مار) ۔ (۷) صحت بخش: صحت افزا (ہوا ،غذا وغیرہ) ۔ (۸) ٹھوس : بھاری (چیز) ۔ (۹) خشک (زمین) ۔ (۱۰) کٹر : راسخ : راسخ العقیدہ ۔ (۱۱) مخلص : پُر خلوص : سچا : قابل اعتبار: قابل اعتماد ۔ (۱۲) ہموار طبیعت کا : سلیم الطبع ۔ (۱۳)اخلاق مند : دفا دار : ایماندار : کھرا : صاف ۔ (۱۳)قانونی : باضابطہ ۔ (۱۵) مکمل : کامل : پورا ۔

As sound as a bell : — بالکل تندرست ۔

Sound : (adv.) — (۱) پوری طرح : اچھی طرح سے : حفاظت سے ۔ (۲) دیکھو Soundly ۔

Sound : (v) [ME. 'Sune, Sone, Soune'.] — (۱) آواز دینا : بجنا ۔ (۲) معلوم ہونا (اچھا یا برا) ۔ (۳) بجانا (کوئی باجا) ۔ (۴) آگاہ کرنا : خبر دینا ۔ (۵) برف کا اعلان کرنا (بگل وغیرہ کے ذریعہ) ۔ (٦) ڈنکا بجانا : مشہور کرنا ۔ (۷)جانچنا : امتحان کرنا (ریل گاڑی کے پہیوں کو ہتھوڑی سے ٹھوک کر قلب ، شش وغیرہ کی حرکت کو سن کر ) ۔ (۸) ذکر ہونا : ذکر کیا جانا ۔

To sound in damages : — (قانون) صرف نقصان سے متعلق ہونا ۔

Sound : (v) — (۱) گہرائی ناپنا : عمق دریافت کرنا ۔ (۲) سمندر کی تہ کی مٹی وغیرہ نکال کر دیکھنا ۔ (۲) سلائی سے (مثانہ وغیرہ کا) حال معلوم کرنا ۔ (۳) مچھلی خصوصاً وہیل کا غوطہ لگا کر سمندر کی تہ میں چلا جانا ۔ (۵) اندازہ لینا : باتوں باتوں میں کسی کی رائے ، خیال وغیرہ دریافت کرنا : سن گن لینا : ٹوہ لینا ۔

Sound : (v) — (۱) غشی : بے ہوشی۔ (۲) غشق کھا جانا : بے ہوش ہو جانا ۔

Sound-barrier : (n) — ہوائی حرکیاتی روک میں اچانک اضافہ جو ہوائی جہاز کے آواز کی رفتار پر پہنچنے پر پیدا ہو جاتی ہے ۔

Sound-board : (a) — (۱) بول تختہ : ایک قسم کا چتر جو آواز سن کر سامعین تک پہنچانے کے لئے عام تقریر گاہوں میں لگایا جاتا ہے ۔ (۲) لکڑی کی ایک پتلی تختی جو باجوں میں آواز کو بڑھانے کے لئے لگا دیتے ہیں ۔

Sound-body : (n) — (موسیقی) گمکی ڈبہ : تار والے باجے کا کھوکھلا حصہ ۔

Sound-bow : (n) — گھنٹی کے کنارے کا موٹا حصہ جہاں لٹکن کے ٹکرانے سے آواز پیدا ہوتی ہے ۔

Sound-box : (n) — آواز گر : ساؤنڈ بکس : بول بکس ۔

Sound-change : (n) ایک آواز کا دوسری سے مل جانا۔

Sound-condition : (v) (سماع خانے (آڈیٹوریم) وغیرہ کی) سمعیاتی صلاحیت میں اضافہ کرنا یا (اسے) بہتر بنانا۔

Sound effect : (n) وہ آواز جو فلم اور موسیقی کے علاوہ مصنوعی طور سے داخل کر دی جاتی ہے۔

Sound-film : (n) بولتی فلم۔

Sound-hole : (n) (۱) وہ سوراخ جو بعض آلات موسیقی کے اگلے حصے میں ہوتا ہے۔ (۲) (تعمیرات) مینار یا گھنٹا گھر کی کھڑکی۔

Sound-house : (n) دھند میں خطرے کے اعلان کا بحری اسٹیشن۔

Sound-law : (n) صوتی قانون۔

Sound-line : (n) مارپون کی رسی (جس سے وہیل کا شکار کرتے ہیں)۔

Sound-money : (n) زر مستحکم (جس کی قیمت میں اچانک اضافہ یا تخفیف نہ ہو)۔

Sound off : (v) (۱) زور سے بولنا۔ (۲) آزادی سے اظہار خیال کرنا۔

Sound-post : (n) چھوٹی چوبی کھونٹی جو وائلن میں لگی رہتی ہے۔

Sound-proof : (a) آواز روک۔

Sound-proof : (v) آواز روک بنانا (ہال وغیرہ)۔

Sound-ranging : (n) حد آواز پیمائی۔

Sound-shadow : (n) کسی بڑے جسم کے حائل ہونے سے آواز کا رکنا۔

Sound-track : (n) صوتی لیک : سنیما کی فلم کے کنارے کی پتلی لکیر جس میں آواز کو ریکارڈ کیا جاتا ہے۔

Sound wave : (n) آواز کی موج : موج آواز۔

Sounder : (n) جنگلی سوروں کا گلہ۔

Sounder : (n) (۱) آواز نکالنے والا۔ (۲) تار برقی کا ریسیور یعنی سننے کا آلہ : مصوات : آوازگر۔ (۳) سگنل دینے کا ایک آلہ۔

Sounder : (n) عمق پیما۔

Flying sounder : عمق پیما آلہ جو چلتے جہاز میں استعمال کیا جاتا ہے۔

Sounding : (n) (۱) آواز دینا۔ (۲) آواز : بولی : گمک۔ (۳) بجانا۔ (۴) (قلب، شش وغیرہ کی حرکت کو) سننا۔

Sounding : (n) (۱) عمق پیمائی۔ (۲) (مجازاً) تفتیش۔ (۳) سمندر میں کنارے کے قریب جگہ جہاں گہرائی ناپی جا سکے۔ (۴) سمندر : دریا وغیرہ کی گہرائی۔ (۵) سلائی سے (مثانہ وغیرہ کا) حال معلوم کرنا۔

In soundings / On- : کم گہرے پانی میں۔

Out of soundings/ Off- : اتھاہ پانی میں۔

Sounding : (a) (۱) آواز دار : گمک دار۔ (۲) خالی خولی : محض الفاظ کی۔ (۳) شاندار : رعب دار۔

Sounding-board : (n) دیکھو Sound-board

Sounding-lead : (n) (بحری) عمق پیما شاقول (ساھول، پنسال)۔

Sounding line : (n) عمق پیما شاقول کی ڈور۔

Soundless : (n) بے آواز۔

Soundless : (a) اتھاہ : جس کی تھاہ نہ ملے۔

Soundlessly : (adv.) بغیر آواز کے۔

Soundlessness : (n) بے آواز ہونا۔

Soundly : (adv.) (۱) پوری طرح : اچھی طرح سے۔ (۲) حفاظت سے : مضبوطی سے : مستحکم طور پر۔ (۳) گہرے طور پر۔ (۴) صحیح طور پر۔ (۵) شدت سے : زور سے۔

Soundness : (n) (۱) صحت : تندرستی۔ (۲) مقدرت۔ (۳) استحکام۔ (۴) سلیم الطبعی۔

Soup : (n) [Fr. 'Soupe'.] (۱) شوربا : یخنی : سوپ۔ (۲) شوربا جیسی کوئی چیز۔ (۳) (عام) کسی مقدمے کے واقعات اور قانونی امور کا خلاصہ جو وکیل کے لئے لکھا جاتا ہے۔ (۴) بد قسمتی : تکلیف دہ صورت حال۔

From soup to nuts : شروع سے آخر تک۔

In the soup : مشکلات میں۔

Soup : (n) (۱) (عام) دیکھو Horse power ۔ (۲) (عام) کسی قسم کی اضافی قوت ۔

Soup : (v) (۱) شوربا پیش کرنا یا مہیا کرنا ۔ (۲) قوت میں اضافہ کرنا ؛ کارگردگی میں اضافہ کرنا ؛ انجن کی قوت بڑھانا ۔

Soup and fish : (n) شام میں پہننے کا پُر تکلف مردانہ لباس ۔

Soup-house : (n) خیرات خانہ جہاں سوپ غرباء میں مفت تقسیم کیا جاتا ھے ۔

Soup-kitchen : (n) دیکھو Soup-house

Soup-maigre : (n) پتلا شوربا (جو اکثر ترکاری سے تیار ہوتا ھے) ۔

Soup-plate : (n) شوربا پیش کرنے کی گہری رکابی ۔

Soup-spoon : (n) شوربا پینے کا چمچہ ۔

Soup-ticket : (n) چٹھی یا ٹکٹ جس کے ذریعہ خیرات خانے سے شوربا ملتا ھے ۔

Soup up : (v) (۱) (کارتوس کی) قوت بڑھانا ۔ (۲) زور دار بنانا ؛ بھڑکدار بنانا ۔

Soupcon : (n) [Fr.] خفیف سی جھلک ؛ شائبہ ؛ شبیہ ؛ شك ۔

Souped-up : (a) (۱) قوت یا کارکردگی میں اضافہ کیا ہوا ۔ (۲) سنسنی خیز ؛ زور دار ۔ (۳) ابھارا ہوا ۔

Soupy : (a) شوربے جیسا ؛ سوپ کا سا ۔

Sour : (a) [OE. 'Sur'.] (۱) ترش ؛ کھٹا ؛ حامض ۔ (۲) کھٹی ؛ خمیر کی سی (خوشبو) ۔ (۳) مرطوب ؛ سیلی ہوئی (زمین) ؛ موٹا اور بدمزہ (چارا) ؛ بوبو دار گھاس والی (چراگاہ) ۔ (۴) چڑچڑا ؛ تیز (مزاج) ؛ کھرا ؛ بد مزاج ؛ چڑچڑے مزاج کا (آدمی) ۔ (۵) تلخ ؛ بدمزہ ۔ (۶) ٹیڑھا ؛ مڑا ہوا ۔ (۷) بہت سرد ؛ تیز و تند (موسم) ۔ (۸) موٹا ؛ بھدا (جانور) ۔ (۹) غلط ؛ خراب ۔ (۱۰) بے آہنگ ؛ بے میل ۔ (۱۱) بودار ؛ بساندا ۔ (۱۲) خیال خام دور کیا ہوا ۔

Sour : (n) (۱) کھٹی چیز ۔ (۲) تیزاب میں ڈبونا ۔ (۳) کھٹی شراب (وہسکی جس میں لیمون کا عرق ہو) ۔

Sour : (adv.) ترشی کے ساتھ ؛ چڑچڑے پن کے ساتھ ۔

Sour : (v) (۱) ترش کرنا یا ہونا ؛ پھٹنا (دودھ کا) ۔ (۲) چڑچڑا یا بد مزاج کر دینا ۔ (۳) خمیر اٹھانا (گندھے ہوئے آٹے میں) ۔ (۴) مرطوب بنانا (زمین کو) ۔ (۵) ہلکے ترشے میں ڈبونا ۔ (۶) (چونے کو) پانی ڈال کر ملائم کرنا ۔

To sour on : نا پسند کرنا ؛ نفرت کرنا ۔

Sour-ball : (n) چڑ چڑا شخص ؛ بد مزاج آدمی ۔

Sour-cake : (n) ایک قسم کا خمیری کیک ۔

Sour(-)crout : (n) کرم کلہ کی خمیری ترکاری ۔

Sour(-) dock : (n) ترشہ ؛ کھٹی گھاس ؛ خماص ۔

Sour- dook : (n) چھاچھ ۔

Sour-dough : (n) (۱) خمیر ۔ (۲) (امریکا) وہ شخص جس نے ایک یا دو بار موسم سرما الاسکا میں گزارا ہو ۔

Sour-gourd : (n) ترش کدو ؛ ترشك ۔

Sour-grapes : (n) (۱) (نباتیات) غورہ ۔ (۲) کھٹے انگور (حقارتاً اس چیز کو کہتے ہیں جسے پانے کی خواہش تو ہو مگر پانا ممکن نہ ہو) ۔

Sour-grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Sour gum : (n) ایک درخت جس سے گوند نکلتا ھے ۔

Sour-milk : (n) (۱) کھٹا دودھ ۔ (۲) چھاچھ ۔

Sour-milk cheese : (n) دیکھو Cottage-cheese

Sour orange : (n) نارنج ۔

Sour-plum : (n) ایک قسم کا درخت اور اس کا پھل ۔

Sour-rot : (n) ترش پھلوں کا سڑنا ۔

Sour-salt : (n) جو جزائر غرب الہند کے ایک درخت کا پھل یا خود وہ درخت ۔

Sour-sweet : (a) کھٹ میٹھا ؛ کھٹا میٹھا ۔

Sour-sweet : (n) کوئی کھٹی میٹھی چیز ؛ کھٹی میٹھی مٹھائی ۔

Sour-wood : (n) حماض ؛ ترشك ۔

Source : (n) [ME. 'Sours', 'Sourse'.] (۱) منبع ؛ سر چشمہ ؛ سوتا ؛

مبدا ۔(۲)مانند: ذریعہ ۔ (۳) بنیاد : جڑ ۔ (۴)(طبیعیات) وہ نقطہ یا مرکز جس سے کوئی سیال شے بہتی ہے ۔

Source : (v) شروع ہونا : آغاز ہونا ۔

Source-book : (n) ماخذ : مصدر ۔

Source-material : (n) بنیادی خام اشیاء ۔

Souring : (n) (۱) ترش بنانے والی چیز : خمیر : سرکہ ۔ (۲) ترش ہونا ۔ (۳) ہلکے ترشے میں بھگونا ۔ (۴) ایک قسم کا ترش سیب ۔

Sourish : (a) کھٹا سا : چڑ چڑا سا ۔

Sourishly : (adv.) کھٹے پن کے ساتھ : چڑچڑے پن سے ۔

Sourishness : (n) کسی قدر ترش ہونا یا تُرشی : چڑ چڑاپن ۔

Sourly : (adv.) ترشی کے ساتھ : چڑ چڑے پن سے ۔

Sourness : (n) کھٹاپن : کھٹاس : ترشی : چڑچڑاپن : بد مزاجی ۔

Sourpuss : (n) [Sour + U.S. slang "Souss".] تند مزاج شخص : تیز مزاج شخص ۔

Sous- : (Prefix) [OFr. 'Sous'.] سابقہ بمعنی "تحت" : "نیچے" : "میں" ۔

Sous : (a) معاون : ماتحت ۔

Sousaphone : (n) [f. John P. Sousa,an American badmaster.] ایک قسم کا باجا ۔

Souse : (n) [OFr. 'Sous, Souz'.] (۱) سور کے سرے ، پائے اور کان کا اچار ۔ (۲) (مجازاً) کان ۔ (۳) اچار (نمک اور پانی کا) ۔

Souse : (n) [Imitative.] گھونسا : تھپڑ ۔

Souse : (n) (۱) غوطہ ۔ (۲) مدھوش ہونا ۔ (۳) موجوں کے ٹکرانے کی سی آواز ۔

Souse : (v) (۱) (سرکہ وغیرہ میں) اچار ڈالنا ۔ (۲) (سیال شے میں) ڈالنا یا پڑنا : غوطہ دینا : ڈبونا : شرابور کرنا یا ہونا : بھیگ جانا : نہانا ۔ (۳) نشہ میں دھت ہونا : مدھوش کرنا ۔ (۴) انڈیلنا (پانی یا کوئی دوسری چیز) ۔

Souse : (v) (۱) مارنا : پیٹنا ۔ (۲) دھپ سے گرنا : زور سے گرنا ۔

Souse : (v) (۱) (باز کا) جھپٹنا ۔ (۲) دھاوا بولنا : حملہ کرنا ۔

Souse : (adv.) (۱) اچانک : یکایک ۔ (۲) زن سے : زناٹے سے : نہایت تیزی سے ۔ (۳) زور سے ۔

Souse : (adv.) غوطہ مار کرنا ۔

Soused : (a) (۱) اچار ڈالا ہوا ۔ (۲) مدھوش : مخمور ۔

Souslik : (n) یورپ اور ایشیا میں پائی جانے والی ایک قسم کی گلہری یا اس کا سمور ۔

Soutache : (n) [Fr. Magyar. 'Sujtas'.] خوبصورت حاشیہ جو کپڑے کے گرد لگایا جاتا ہے ۔

Soustane : (n) [Fr.] (۱) پادریوں کا چغہ : جبہ : عبا ۔ (۲) (مجازاً) کلیسائی ۔

Sousteneur : (n) [Fr.] کسبی کا یار : کسبی کی کمائی کھانے والا : بھڑوا ۔

Soutenu : (a) [Fr.] طول : طویل ۔

Souter : (n) [OE. 'Sutere'.] موچی : جوتے گانٹھنے والا ۔

Souterrain : (n) [Fr.] تہ خانہ ۔

Souter's clod : (n) (اسکاتستان) ایک قسم کی روٹی ۔

South : (a) [OE.] (۱) جنوب کی طرف : دکھن کی طرف ۔ (۲) جنوب سے : دکھن سے ۔ (۳) جنوب میں ۔

South : (n) (۱) جنوب : دکھن ۔ (۲) کسی ملک یا خطے کا جنوبی حصہ ۔ (۳) انگلستان ، اسکاتستان ، آئرستان یا یورپ کا جنوبی حصہ : امریکا کی جنوبی ریاستیں ۔ (۴) کسی خاص ملک کا جنوبی حصہ ۔ (۵) (مجازاً) جنوبی حصے کا باشندہ : دکھنی : دکھن کا رہنے والا ۔ (۶) جنوبی ہوا ۔

South : (a) (۱) جنوبی : جنوب کے رخ کا : جو جنوب میں واقع ہو : دکھنی: دکھن کا رہنے والا ۔ (۲) دکھنی (ہوا) ۔ (۳)جنوب رُخ ۔ (۴) جنوب کی طرف مائل ۔

South : (v) (۱) جنوب کی طرف حرکت کرنا یا چلنا ۔ (۲)خط نصف النہار سے گزر جانا ۔ (۳) جنوب سے زیادہ بہنا (ہوا کا) ۔

South- : (Prefix) سابقہ بمعنی "دکھن" : "جنوب" ۔

South country : (n) کسی ملک کا جنوبی حصہ یا خط ۔

South Down / South-down/ Southdown : (n) بھیڑوں کی ایك جنس جو سسکس اور ہیمپ شائر کی پہاڑیوں پر پائی جاتی ھے۔

South-east : (adv.) جنوب مشرق کی طرف۔

South-east : (n) (۱)جنوب مشرق۔ (۲) کسی ملك کا جنوب مشرقی خطہ۔

South-easter : (n) جنوب مشرقی ہوا : وہ ہوا جو جنوب مشرق کی طرف سے آئے۔

South-easterly : (a) (۱) جنوب مشرقی۔ (۲) جنوب مشرق سے بہنے والی (ہوا)۔

South-eaterly : (adv.) جنوب مشرق کی طرف۔

South-eastern : (a) (۱) جنوب مشرقی۔ (۲) جنوب مشرق سے متعلق۔ (۳) جنوب مشرقی سے بہنے والی (ہوا)۔

South-easternward : (adv.) جنوب مشرق کی طرف۔

South-easternward : (n) جنوب مشرق سمیت یا خط۔

South-eastward : (a) جنوب مشرق میں واقع : جنوب مشرق کی طرف جانے والا۔

South-eastwardly : (adv.) جنوب مشرق کی طرف۔

South land / South-land/ Southland : (n) (۱) جنوبی زمین یا ملك۔ (۲) کسی ملك کا جنوبی۔

South paw : (n) (۱) کھبّا : چپہ : چپ دست۔ (۲) چپ دست مکاباز۔

South paw : (a) چپ دست : چپہ : کھبّا۔

South-pole : (n) قطب جنوبی۔

South sea : (n) بحرالکاہل۔

South-side : (n) جنوبی طرف۔

South-south-east : (n) جنوب اور جنوب مشرق کے درمیان یا سے۔

South-southerly : (n) دراز دُم بطخ۔

South-south-west : (adv.) جنوب اور جنوب مغرب کے درمیان یا سے۔

South-west : (adv.) (۱) جنوب مغرب کی طرف۔ (۲) جنوب مغرب کی طرف سے۔

At south-west : جنوب مغرب سے : جنوب مغرب کی طرف سے۔

South-west : (n) (۱) جنوب مغرب : جنوب مغربی سمت : ضلع یا علاقہ۔ (۲) جنوب مغربی ہوا۔

South-west : (a) جنوب مغربی۔

South-wester/ Southwester : (n) (۱) جنوب مغربی ہوا : وہ ہوا جو جنوب مغرب سے آتی ہو۔ (۲) ایك طرح کا پانی روك ہیٹ جس کا پچھلا کنارہ چوڑا ہوتا ھے تاکہ گردن کی اچھی طرح حفاظت ہو۔

South-westerly : (a) (۱) جنوب مغربی (ہوا)۔ (۲) جنوب مغرب کی طرف مائل : مائل بہ جنوب مغرب۔

South-westerly : (adv.) دیکھو South-west

South-western : (a) (۱) جنوب مغرب سے بہنے والی (ہوا)۔ (۲)جنوب مغربی۔

South-western : (n) جنوب مغربی موج۔

South-westward : (adv.) دیکھو South-west (adv.)

South-westwardly : (adv.) دیکھو South-west (adv.)

South-westwards : (adv.) دیکھو South-westward

Southard : (adv.) Southward کا مخفف۔

Southcottian/ Southcotian : (n) جونا ساؤتھ کوٹ (Joanna Southcott) کی تعلیم یا دعویٰ میں یقین رکھنے والا۔

Southcottian : (a) Joanna Southcott یا اس کے پیروؤں سے متعلق۔

Souther : (n) جنوبی ہوا۔

Souther : (v) دکھن کی طرف جانا یا اُڑنا : دکھن کی طرف بہنا۔

Southerliness : (n) جنوبی ہونا۔

Southerly : (a) جنوبی : جنوب مائل : مائل بہ جنوب۔

Southerly : (adv.) (۱) جنوب کی طرف : جنوب میں۔ (۲) جنوب کی طرف سے۔

Southermost : (a) دیکھو Soothernmost

Southern : (a) [OE. 'Superne'.] (۱) دکھنی : جنوبی : جو جنوب میں واقع ہو ۔ (۲) جنوب رُخ : جنوب کی سمت کا : جنوب رُویہ ۔ (۳) جنوبی حصے کا رہنے والا ۔ (۴) جنوب سے بہنے والی ہوا۔

Southern : (adv.) جنوب کی طرف ۔

Southern : (n) جنوب کا باشندہ ۔

Southern : (v) زیادہ جنوبی ہو جانا ۔

Southerner : (n) جنوب کا باشندہ : دکھنی (خصوصاً) امریکا کی جنوبی ریاستوں کا باشندہ : امریکا کی جنوبی ریاستوں کا رہنے والا : جنوب کا رہنے والا ۔

Southernly : (a & adv.) دیکھو Southerly

Southernmost : (a) انتہائی جنوبی ۔

Southernwood : (n) ایک خوشبودار پھول کا پودا ۔

Southing : (n) (۱) جنوب کے رُخ سفر کرنا : چاند کا کسی مقام کے خط نصف النہار سے گزر جانا : عبور نصف النہار ۔ (۲) عرض بلد کا تفاوت (جو سمندر میں جنوبی سمت کو سفر کرنے سے واقع ہو) : نزول جنوبی : میلان جنوبی۔

Southlander : (n) دیکھو Southerner

Southmost : (a) انتہائی جنوبی ۔

Southness : (n) جنوبیت ۔

Southron : (a) (۱) انگلستان کے جنوبی حصے کا رہنے والا ۔ (۲) جنوبی۔

Southron : (n) (۱) انگلستان کے جنوب کا باشندہ (انگریز) ۔ (۲) جنوبی انگلستان یا یورپ کا باشندہ ۔

Southward : (adv.) جنوب کی طرف : دکھن میں ۔

Southward : (n) جنوبی سمت یا خطہ ۔

Southward : (a) جنوبی : جنوب رخ : جنوب رو ۔

Southwardly : (adv.) جنوب کی طرف ۔

Southwardly : (a) جنوبی ۔

Southwards : (adv. & n) دیکھو Southward

Souvenir : (n) [Fr.] نشانی : یادگار : تحفہ جو یادگار کے طور پر دیا جائے : وہ چیز جو کسی کی یاد دلاتی ہو ۔

Souvenir : (v) بطور یادگار لینا۔

Sov : (n) Soverign کا مخفف ۔

Sovereign : (n) [ME. 'Soverein'.] (۱) فرمانروا : مقتدر اعلیٰ ۔ (۲) بادشاہ : شہنشاہ : مہاراجہ : سلطان ۔ (۳) انگریزی طلائی سکہ : گنی ۔

Sovereign : (a) (۱) اعلیٰ : سب سے برتر ۔ (۲) نہایت : بے حد ۔ (۳) جسے اقتدار اعلیٰ حاصل ہو ۔ (۴) نہایت عمدہ : تیر بہ ہدف: حکیمی (دوا ، تدبیر وغیرہ) ۔ (۵) مؤثر : پُر اثر۔ (۶) قطعی : انتہائی : محض ۔ (۷) مطلق ۔

Sovereignly : (adv.) (۱) نہایت : بے حد ۔ (۲) خود اختیارانہ : آزادانہ ۔ (۳) سب سے بہتر : حکمی طور پر ۔

Sovereignty : (n) (۱) فرمانروائی : حکمت : حکمرانی ۔ (۲) خود اختیاری : آزادی ۔ (۳) خود مختار ملك ۔ (۴) اقتدار : اختیار ۔

Soviet : (n) [Russ. 'Sovet'.] (۱) (روس) سوویت : وہ کاؤنسل جس کو کسی چھوٹے حلقے کے مزدور اور سپاہی منتخب کرتے ہیں ۔ (۲) صوبے کی کاؤنسل جس کو یہ نسلیں منتخب کرتی ہیں ۔ (۳) روسی مجلس نمائندگان یا پارلیمنٹ جسے صوبے کی کونسلیں منتخب کرتی ہیں ۔

Sovietism : (n) سوویت کے ذریعہ نظام حکومت ۔

Sovietize : (v) سوویت کی بنیاد پر تنظیم کرنا۔

Sovran : (n) [Milton's spelling of 'Sovereign'.] دیکھو Sovereign

Sovranly : (adv.) دیکھو Sovereignly

Sovranty : (n) دیکھو Sovereignty

Sow : (n) [OE. 'Sugu'.] (۱) سورنی : سور کی مادہ ۔ (۲) ایک قسم کی دیمک ۔ (۳) بڑا سا حوض جس میں لوہا پگھل کر ادھر ادھر کی نالیوں میں جاتا ہے ۔ (۴) لوہے کا بڑا سا ڈلا جو نالیوں میں جم جاتا ہے ۔ (۵) (فوج) مضبوط چھت والا ایک متحرک ڈھانچہ جس کی حفاظت میں فوج محصور

شہر یا قلعه کی طرف پیش قدمی کرتی ہے ۔ (٦) لوھے کا وہ ٹکڑا جو سیسے کی بھٹی میں جم گیا ھو ۔ (٧)(اسکاتستان) انبار : ڈھیر۔

As drunk as a sow/ David's sow : نشے میں چور ۔

To get, have, or take the wrong (or right) sow by the ear : غلط (یا صحیح) شخص یا چیز کو پکڑنا : غلط (یا صحیح) نتیجے پر پہنچنا۔

Sow : (v) [OE. 'Sawan'.] (١) بونا (بیج) ۔ (٢) (کھیت وغیرہ میں) : بیج ڈالنا : تخم ریزی کرنا : کھیت میں لگانا : بوائی کرنا ۔ (٣) (مجازاً) (کسی چیز کا) فرش سا بچھا دینا ۔

To sow one's wild oats : دیکھو Oat

To sow the wind and reap the whirlwind : بگولہ : گرد باد ۔

Sow-back : (n) برفانی ٹیلہ جس کی شکل سورنی کی پیٹھ جیسی ھو ۔

Sow-backed : (a) سورنی کی پیٹھ جیسا۔

Sow-bread/ Sowbread : (n) پہاڑی کنول : بخور مریم ۔

Sow-bug : (n) ایک قسم کی دیمک : خرخاکی ۔

Sow-gelder : (n) مادہ سور کا بیضہ دان نکالنے والا ۔

Sow-metal : (n) لوھے کا بڑا سا ڈلا ۔

Sow-pig : (n) سورنی : سورنی جس کا بیضہ دان نکال دیا گیا ھو ۔

Sow-thistle/ Sowthistle : (n) ایک پودا جس میں چھوٹے چھوٹے زرد پھول لگتے ہیں ۔

Sowable : (a) بوئے جانے کے لائق : لائق بوائی ۔

Sowar : (n) [Urdu. 'Sawar'.] گھڑ سوار : گھڑسوار پولس : سوار ۔

Sowarry : (n) [Urdu. 'Sawari'.] سواری : کسی بڑے آدمی کا گھڑ سوار خادم۔

Sowens : (n) [Goel. 'Sughan'.] (اسکاتستان) ایک قسم کا کھانا جو جئی کی بھوسی سے تیار کیا جاتا ھے ۔

Sower : (n) بونے والا ۔

Sowf/ Sowff : (v) [Alter of 'Sough'.] گنگنانا : آہستہ آہستہ گانا ۔

Sowing : (n) رائی : تخم ریزی ۔

Sowl : (v) [Origin unkn.] کان پکڑ کر کھینچنا : (کتے کا) سور کا کان پکڑنا ۔

Sowlth : (n) [Ir. 'Samhailt'.] دیکھو Ghost

Sown : (a) لوھے کا بڑا سا ڈلا ۔

Soy : (n) [Jap.] گوشت : مچھلی وغیرہ کے ساتھ کھانے کی چٹنی جو جاپان ، چین اور ہندوستان میں ایک قسم کی مٹر سے تیار کی جاتی ھے ۔

Soy-bean : (n) سویا مٹر ۔

Soya : (n) [Du. 'Soja, Soya'.] دیکھو Soy

Soybean-milk : (n) پانی میں باریک پسے ہوئے سویا مٹر کا محلول جو دودھ کی جگہ استعمال ہوتا ھے۔

Soyabean oil : (n) سویا مٹر کا تیل ۔

Sozzle : (n) (١) ناقص : رقیق غذا یا خراب دوا ۔ (٢) پھوہڑ : بد سلیقہ : پھوہڑپن ۔

Sozzle : (v) (١) بے ڈھنگے طریقے سے ملانا ۔ (٢) پھوہڑپن سے کام کرنا ۔ (٣) نشے میں دھت کرنا : شراب پلانا ۔

Sozzled : (a) (عام) نشے میں چور ۔

Spa : (n) (١) وہ مقام جہاں معدنی چشمہ ھو ۔ (٢) معدنی چشمہ ۔ (٣) ایک جگہ کا نام ۔

Spa : (v) (١) معدنی چشمے کے پانی سے علاج کرنا ۔ (٢) معدنی چشموں کے مقام پر جانا ۔

Spa-water : (n) معدنی چشمے کا پانی ۔

Space : (n) [Fr. 'Espace'.] (١) مکان : فضائے بسیط : فضا ۔ (٢) عرصۂ زمانی : مدت : وقفہ ۔ (٣) جگہ : خالی جگہ : فصل : خلا ۔ (٤) لفظوں یا ٹائپ کے حروف کا درمیانی فاصلہ ۔ (٥) ٹائپ جو فصل کے لئے لفظوں کے درمیان لگاتے ہیں : اسپیس ۔ (٥) محدود جگہ : خاتمہ ۔ (٧)(موسیقی) پانچ متوازی خطوط کا درمیانی فاصلہ ۔ (٨) خالی جگہ (اخبار وغیرہ میں) : جگہ (سواری وغیرہ پر) ۔

Space : (v) (۱) فصل رکھنا : فصل دینا : بین السطور چھوڑنا ۔ (۲) ٹائپ رائٹر وغیرہ کی تحریر میں الفاظ کے درمیان صحیح فصل رکھنا ۔ (۳) محدود کر دینا ۔ (۴) (فاصلہ) قدموں سے ناپنا ۔

Space and time / Time and space : (n) زمان و مکان ۔

Space-bar : (n) فصل زن : (ٹائپ رائٹر میں) وہ پٹی جو الفاظ میں فصل دینے کے لئے استعمال ہوتی ہے : فصل پٹی ۔

Space cadet : (n) (۱) نوجوان خلا نورد یا خلا باز ۔ (۲) خلا نوردی کا شوقین نوجوان ۔ (۳) پائلٹ جو اپنی قابلیت کا مظاہرہ کرتا ہے ۔

Space-error : (n) مکانی خطا ۔

Space-flight : (n) خلائی پرواز ۔

Space-heater : (n) گرم کرنے کا خود کار آلہ جس سے کمرہ وغیرہ گرم کیا جاتا ہے ۔

Space-isomerism : (n) مکانی ہم ترکیبی ۔

Space-key : (n) دیکھو Space-bar

Space-lattice : (n) فضائی جالی ۔

Space man : (n) کالم نویس : اُجرت پر مضمون لکھنے والا (اخبار میں کالم یا سطر کے حساب سے) ۔

Space mark : (n) ایک علامت (#) ۔

Space-nerve : (n) سمعی عصب کا وہ حصہ جو اندرونی کان کی نیم مدوّر نالیوں تک جاتا ہے ۔

Space out : (v) الفاظ کے درمیانی فصل کو بڑھا دینا : الفاظ کو زیادہ فصل سے جمانا ۔

Space-perception : (n) ادراک مکان ۔

Space-ship : (n) فضائی طیارہ : فضا پرواز : خلائی طیارہ ۔

Space-telegrapher : (n) لاسلکی تلغرافی سے متعلق ۔

Space-telegraphy : (n) لاسلکی تلغرافی : بے تار کی تار برقی ۔

Space-time : (n) مکان زمان : زمان ۔

Space velocity : (n) فضائی رفتار ۔

Space-walk : (n) خلا میں چلنا (خلا بازوں کا) : خلا نوردی ۔

Space-walker : (n) خلا باز : خلا میں چلنے والا : خلا نورد ۔

Space writer : (n) کالم نویس : اُجرت پر مضمون لکھنے والا (اخبار میں ، کالم یا سطر کے حساب سے) ۔

Spacecraft : (n) دیکھو Space-ship

Spaced-payment : (n) قسطوں میں ادائی ۔

Spaceful : (a) وسیع : کشادہ : گنجائش دار : فراخ ۔

Spaceless : (n) بے مکان : بے فصل : بے وقفہ ۔

Spaceman : (n) (۱) خلا نورد : خلا باز ۔ (۲) دنیا پر فضا سے آنے والا شخص : خلائی مہمان ۔

Spaceport : (n) راکٹ ، میزائل وغیرہ داغنے کا اسٹیشن ۔

Spacer : (n) فاصلہ ٹھیک کرنے کا پُرزہ ۔

Spacward : (adv.) فضا کی طرف ۔

Spacial : (a) فضا سے متعلق : فضائی مکانی ۔

Spaciness : (n) وسعت : فراخی : بڑی گنجائش ۔

Spacing : (n) فاصلہ بندی : فصل دینا یا دیا جانا ۔

Spacious : (a) [OFr. 'Spacios' or L. 'Spaciosus'.] وسیع : فراخ : کشادہ : لمبا چوڑا : جس میں زیادہ گنجائش ہو : گنجائش دار ۔

Spaciously : (adv.) وسعت کے ساتھ ۔

Spaciousness : (n) فراخی : گنجائش ۔

Spacy : (a) کشادہ : وسیع : بہت بڑا ۔

Spade : (n) [OE. 'Spadu, Spada'.] (۱) پھاؤڑا : بیلچہ : کدال ۔ (۲) بیلچے کی قسم کا کوئی اوزار ۔ (۳) بیلچے کی گہرائی ۔

To call a spade a spade : صاف صاف بات کہنا : لگی لپٹی نہ رکھنا ۔

Spade : (n) [It. 'Spade'.] (۱)حکم : تاش کا ایک رنگ : سیاہ پان : کالا پان ۔ (۲) حکم کا کوئی پتا ۔ (۳) (عام) حبشی : نیگرو (خصوصاً سیاہ فام)۔

Spade : (v) (۱) پھاؤڑے یا بیلچے سے زمین کھودنا ۔ (۲) ایک خاص قسم کے چھرے سے وہیل مچھلی کی چربی نکالنا ۔ (۳)پھاؤڑے یا بیلچے سے کام کرنا۔

Spade-bayonet : (n) چوڑے پھل کا بیلچہ جو ہتھیار کا بھی کام دیتا ھے۔

Spade-beard : (n) بیلچے کی شکل کی داڑھی ۔

Spade-bone : (n) کتف : مونڈھا ۔

Spade-fish : (n) بیلچہ مچھلی ۔

Spade-foot : (n) (۱) پاؤں جس سے بیلچے کو زمین میں دھنساتے ہیں۔ (۲) ایک قسم کا مینڈک جو پیر سے زمین کھودتا ھے : بیلچہ پاغوک ۔ (۳) اواخر اٹھارھویں صدی میں رائج فرنیچر کے چوپہل پایوں کا نچلا سرا جس کا ہر پہلو بیلچہ نما ہوتا ھے ۔

Spade-guinea : (n) جارج سوم شاہ انگلستان کے عہد کی گنی جس کی ڈھال حکم کے پتے کے نقش سے مشابہ تھی ۔

Spade (s)man : (n) بیلچے سے کام کرنے والا مزدور ۔

Spade-work : (n) (۱) بیلچے کا کام ۔ (۲) (مجازاً) رہنما کام ۔

Spadeful/ Spadefull : (n) بیلچہ بھر : جتنا ایک بیلچے پر آسکے ۔

Spader : (n) بیلچے سے کام کرنے والا : وہ آلہ جو بیلچے کے ذریعے کھدائی کرتا ھے : ایک قسم کاہل ۔

Spadger : (n) [Alter of 'Sparrow'.] (۱)چڑیا : کنجشک ۔ (۲)(عام) چھوٹا بچہ ۔

Spadiceous : (a) [L. 'Spadix' - + -eous.] (۱) چمکدار بادامی : ستَند ۔ (۲) (نباتیات) طلعیا : غلاف میں لپٹا ہوا ۔

Spadici- : (Prefix) سابقہ بمعنی "طلحہ" : "طلعہ" ۔

Spadicose : (a) غلاف میں لپٹا ہوا (پھول) ۔

Spadille : (n) [Fr.] تاش کے بعض کھیلوں میں حکم کے پتے کو کہتے ہیں ۔

Spadix : (n) [ Gr. 'Spadix'.] طلحہ : طلعہ : خوشۂ غلافی : بال کی شکل کا پھول جس کے بیچ میں گداز تنا ہو اور جو ایک غلاف میں چھپا ہو۔

Spado : (n) [L.] مخنث : خواجہ : ناقابل اولاد : خوجہ : ہیجڑا : ناقابل تناسل (مرد یا عورت) جس کے اولاد نہ ہو سکتی ہو۔

Spadroon : (n) [Fr.] ایک قسم کی تلوار ۔

Spae : (v) [ON. 'Spa'.] پیش گوئی کرنا : آئندہ کا حال بتانا ۔

Spae : (n) پیش گوئی ۔

Spaeman : (n) [ON. 'Spamann'.] کاہن : نجومی : رمال : جیوتشی ۔

Spaewife : (n) جوتشی عورت : کاہنہ : بوڑھی نجومی عورت ۔

Spaghetti : (n) [It.] ایک قسم کے مقوی پیسٹ سے تیار کی ہوئی سویاں جو لمبائی میں عام سویوں سے زیادہ اور گولائی یا موٹائی میں اوسط (یعنی سیو اور سویوں کے بیچ) ہوتی ہیں ۔

Spagyric/ -al : (a) کیمیا گری سے متعلق ۔

Spagyrically : (adv.) کیمیا گری کی رو سے ۔

Spagyrist : (n) کیمیا گر ۔

Spahi : (n) [Turk. 'Sipahi'.] (۱) بے قاعدہ ترکی فوج کا سوار ۔ (۲) فرانس کے الجیری رسالے کا سوار ۔

Spain : (v) [ME. 'Spanen'.] دودھ چھڑانا ۔

Spain : (a) ہسپانوی ۔

Spald : (v) (۱) چیرنا : پھاڑنا : لکڑی چیرنا : چھپٹیاں الگ کرنا :لکڑی کے پتلے پتلے ٹکڑے کاٹنا ۔ (۲) الگ ہونا : ٹکڑے ٹکڑے ہونا ۔

Spalding : (n) چیر کر سکھائی ہوئی مچھلی ۔

Spalding-knife : (n) مچھلی کو چیرنے کا چاقو ۔

Spale : (n) [Origin unkn.] لکڑی کا پتلا ٹکڑا : چھپٹی ۔

Spale : (n) عارضی متقاطع شہتیر جو مضبوطی کے لئے اندر دی جاتی ھے ۔

Spall/ Spawl : (n) چھڑی : پتھر کا ٹکڑا : چھرّا ۔

Spall/ Spawl : (n) متقاطع شہتیر۔

Spall : (v) (۱) (کان کنی) خام دھات کو ٹکڑے کرنا : خام دھات کو توڑ کر قسم معلوم کرنا : (پیسنے کے لئے خام دھات کو) ہتھوڑے سے توڑنا ۔ (۲) ان گھڑ پتھر کو ہتھوڑے سے درست کرنا ۔ (۳) چھپٹی الگ کرنا : لکڑی چیرنا : لکڑی کی چھپٹیاں الگ کرنا : لکڑی کے پتلے پتلے ٹکڑے تراشنا۔ (۴) ٹوٹ جانا : ریزہ ریزہ ہو جانا : کنارہ جھڑنا : (درجۂ حرارت میں تیز تبدیلی سے سطح یا کنارے کا) ٹوٹ جانا ۔ (۵) چھرّی توڑنا : پتھر کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔

Spall : (v) متقاطع شہتیر لگاکر جہاز کی چوڑائی کو درست کرنا ۔

Spaller : (n) چھپٹی الگ کرنے والا : لکڑی چیرنے والا ۔

Spalling : (n) (۱) (اینٹ ، پتھر یا کنکریٹ کی) سطح یا کناروں سے ٹکڑوں کاجھڑ جانا : کنارہ جھڑنا ۔ (۲) (تعمیرات) سنگ تراشی : پتھر تراشی ۔ (۳) پتھر توڑنا : چھرّی توڑنا : ان گھڑ پتھر کو درست کرنا : لکڑی کی چھپٹیاں الگ کرنا ۔

Spalling hammer : (n) چھرّی توڑنے کا ہتھوڑا : (معمار کی) بسولی (جس سے وہ ان گھڑ اینٹ کا پتھر کو درست کرتا ہے) ۔

Spallpeen : (n) [Irish. 'Spailpin'.] (۱) مزدور ۔ (۲) کمینہ : بدمعاش : بد ذات ۔ (۳) چھوٹا بچہ ۔

Spalt : (a) پھوٹک : کڑکیلا ۔

Spalt : (v) چیرنا : پھاڑنا : چھپٹیاں الگ کرنا : توڑنا : ریزہ ریزہ کرنا ۔

Spalt : (n) چھپٹیاں الگ کرنے کے بعد بچا ہوا لکڑی کا ٹکڑا ۔

Spam : (n) ڈبے میں بندگوشت کا مالکانہ نام ۔

Span : (n) [OE. 'Span(n)'.] (۱) پورا پھیلاؤ : پوری لمبان ۔ (۲)مدت : عرصہ ۔ (۳) پل کی کوٹھیوں کا درمیانی فاصلہ : پل کی محراب : فصل : چشمہ ۔ (۴) (باغ کا) حرارت خانہ ۔ (۵)ایک بالشت کی لمبائی : بالشت ۔ (۶) قلیل مدت ۔

Span : (n) [LG. Du.] (۱) (بحری) رسّا : جسے دونوں سروں پر باندھ کر بیچ میں چرخی وغیرہ کے گرد پھنسا دیتے ہیں : دوہرا رسّا جو لوہے کی سلاخوں سے جڑا ہو۔ (۲) (نو آبادیہائے امریکا میں) گھوڑے یا خچروں کی جوڑی جو رنگ روپ میں یکساں ہوں اور جنہیں ایک ساتھ ہانکا جا رہا ہو ۔ (۳) (جنوبی افریقہ) دو یا دو سے زیادہ بیلوں کی جوڑی جو ایک ساتھ کام میں لگے ہوں ۔

Span : (v) (۱) بالشت سے ناپنا : ہاتھ سے پکڑنا (کمر یا کلائی کو)۔ (۲) (پُل کادریا پر) بنا ہوا ہونا : ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک پھیلا ہوا ہونا : عبور کرنا ۔ (۳) پُل بنانا ۔ (۴) (مجازاً) (حافظے کا زمانے پر) محیط ہونا : احاطہ کرنا ۔ (۵) (رقبہ ، وسعت ، ہیئت وغیرہ کا) اندازہ کر لینا : قیاس کر لینا : احاطہ کر لینا۔ (۶) سانس لینے کے لئے کم و بیش یکساں وقفے سے (وہیل کا) سطح آب پر آنا۔

Span : (v) (۱) (بحری) Boom کے گرد رسیوں سے احاطہ کرنا ۔ (۲) جوتنا (بیل وغیرہ کو ہل یا گاڑی میں) ۔ (۳)رسے، زنجیر وغیرہ سے باندھنا یا جکڑنا ۔ (۴)کھینچنا : کسنا۔ (۵) آلے کے ذریعہ ڈھبری کسنا ۔ (۶) جوڑی بنانا (گھوڑے کی) : رنگ اور قد و قامت میں یکساں ہونا۔

Span : (adv.) مکمل طور سے : پوری طرح ۔

Span : (a) بالکل نیا : تازہ ۔ (۲)نئے کی طرح : بے داغ : ٹھیک ٹھاک : پاک صاف ۔

Span- : جزو ترکیبی جو بعض تکنیکی اصطلاحوں میں آتا ہے ۔

Span-dog : (n) (۱) اُن دو آنکڑوں میں سے ایک جن کو ملا کر لکڑی کھنچواتے ہیں۔ (۲) (جمع) لوہے کی سلاخوں کے جوڑے جن میں لکڑی پھنسانے کے لئے پنجے لگے ہوں۔

Span-long : (a) ایک بالشت کا : چھوٹا : مختصر ۔

Span(-) new : (a) [ON. 'Snannyr' + 'nyr'.] بالکل نیا۔

Span of attention : (n) قوس توجہ۔

Span-piece : (n) شہتیر۔

Span-roof : (n) کوہانی چھت : دو طرفہ سلامی چھت ۔

Span-shackle : (n) تکونی چھلے والی بڑی بِلّی جس میں لنگر وغیرہ باندھتے ہیں ۔

Span-worm : (n) تتلی کا پہل روپ ۔

Spanaemia/ Spanemia : (n) [mod. L.] (۱) کم خونی : بِھُس ۔ (۲) قلت سرخ جسمیات ۔

Spanaemic : (a) کم خونی سے متعلق : سرخ جسمیات کی قلت سے متعلق۔

Spanaemic : (n) سرخ جسمیات کو کم کرنے والی دوا۔

Spancel : (n) [Du. or LG. 'Spansel'.] (۱) گھوڑوں یا مویشیوں

کی ٹانگیں باندھنے کی رسی یا زنجیر (تاکہ ادھر اُدھر نہ بھاگ سکیں) ۔ (۲) دودھ دوہتے وقت گائے کی پچھلی ٹانگوں کو باندھنے کی رسی ۔

Spancel : (v) گھوڑے یا مویشی کی ٹانگ باندھنا یا چھاننا ۔

Spandrel : (n) [AFr. 'Spaund(e) re'.] (۱) محراب شانہ ؛ بر کمان تکون ؛ محراب کے کسی ایک سرے اور اس چوکٹھے کے درمیان کا فاصلہ جو اس کے گرد ہوتا ھے ۔ (۲) دو محرابوں کے سروں کے نقطۂ اتصال اور چوکٹھے کے درمیان کا فاصلہ ۔ (۳) (مجازاً) زینے کا سہارا ۔ (۴) تصویر کا اندرونی حاشیہ یا فریم ۔

Spandy : (adv.) مکمل طور سے ؛ پوری طرح سے ۔

Spandy : (n) صاف ؛ ستھرا ۔

Spane : (v) [MLG. MDU. 'Spanen'.] (۱) دودھ چھڑانا ۔ (۲) (اناج کا) جڑ پکڑنا اور بیج کو باہر پھینک دینا ؛ نکل جانا یا نکلنا ۔

Spang : (n) [MDU. 'Spange'.] وہ داغ جو کیمیاوی طریقے سے سپید کرنے میں رہ جاتا ھے ۔

Spang : (n) (۱) جھٹکا ۔ (۲) چھلانگ ؛ زقند ۔ (۳) زور دار ٹھوکر ۔

Spang : (v) [Origin unkn.] (۱) چھلانگ لگانا ؛ اچھلنا ؛ زقند بھرنا ؛ تیزی سے حرکت کرنا ۔ (۲) پھینکنا ؛ جھٹکا دینا ؛ دے مارنا ۔

Spang : (adv.) (۱) مکمل طور سے ؛ پوری طرف سے ۔ (۲) ٹھیک ؛ بالکل ۔

Spang : (n) [Imitative.] زور دار آواز ۔

Spang : (v) دراڑ ؛ درز یا شگاف ڈالنا ۔

Spang-new : (a) بالکل نیا ؛ کورا ۔

Spanghew : (v) [f. 'Spang'.] ھوا میں اچھال دینا ۔

Spangle : (n) (۱) سلمہ ؛ ستارہ ؛ چھوٹی چمکدار چیز جو کپڑوں پر ٹانکتے ہیں ۔ (۲) کوئی چھوٹی چمکدار چیز ۔ (۳) اسفنج کا سا مواد جو بلوط کے درخت سے خارج ھو کر پتوں پر جم جاتا ھے ۔ (۴) (مجازاً) ستارہ ۔ (۵) چمکدار چیز یا نقطہ ۔ (۶) چمکدار نشان ۔

Spangle : (v) (۱) سلمے ٹانکنا یا جڑنا ؛ ستارے ٹانکنا ۔ (۲) سلمے کی طرح چمکنا ۔ (۳) سلمے کی طرح جڑنا ۔

Spangled : (a) (۱) سلمہ جڑا ؛ ستارے لگا ھوا ۔ (۲) داغ دار ۔

Spangler : (n) سلمے ٹانکنے والا ؛ ستارے جڑنے والا ۔

Spanglet : (n) چھوٹا سلمہ ۔

Spangly : (a) (۱) ستارے جیسا ؛ سلمہ جیسا ۔ (۲) سلمے دار ؛ ستارے دار ۔

Spaniard : (n) [late ME. 'Spaynard'.] (۱) باشندہ ہسپانیہ ؛ ہسپانوی ۔ (۲) ہسپانوی جہاز ۔ (۳) ایک قسم کی گھاس ۔ (۴) بید کی ایک قسم ۔

Spaniel : (n) [Late ME. 'Spaynel'.] (۱) اسپینیل کتا ؛ ایک قسم کا کتا جس کے بال لمبے اور کان نیچے کی طرف گرے ھوتے ہیں ۔ (۲) (مجازاً) خوشامدی ؛ چاپلوس ۔ (۳) (مجازاً) ٹوہ لگانے والا ؛ راز جو ؛ تفتیش کرنے والا ۔

King charles's spaniel : سیاہ بادامی رنگ کا اسپینیل کتا ۔

Spaniel : (v) (۱) اچھلنا کودنا ؛ اسپینیل کی طرح کھیلنا ۔ (۲) خوشامد کرتے پھرنا ۔

Spanish : (a) (۱) ہسپانوی ؛ ہسپانیہ کا ؛ ہسپانیہ والوں میں کا ؛ ہسپانوی زبان میں ؛ ہسپانوی زبان کا ؛ ہسپانیہ یا ہسپانیوں کے زیر حکومت ؛ ہسپانوی ادب سے متعلق ۔

Spanish : (n) ہسپانوی زبان ؛ ہسپانوی ۔

To walk spanish : زبردستی چلانا (کالر اور پتلون کی کی سرین پکڑ کر) ۔

Spanish Armada: (n) ہسپانوی جنگی جہازوں کا بیڑا (خصوصاً وہ جسے ہسپانیہ کے بادشاہ فلپ ثانی نے ۱۵۸۸ء میں انگلستان کے خلاف بھیجا تھا) ۔

Spanish-bayonet : (n) بعض قسم کے پودوں کا نام ۔

Spanish -bean : (n) (۱) ایک قسم کی سیم ۔ (۲) ایک امریکی پرند کا نام ۔

Spanish-black : (n) ایک قسم کا سیاہ رنگ جو کاگ کو جلا کر بنایا جاتا ھے ۔

Spanish-broom : (n) ایک پودا جو بحیرۂ روم کے علاقے میں پایا جاتا ھے ۔

Spanish-brown : (n) سُرخی مائل بھوری مٹی جو رنگ کے کام آتی ھے ۔

Spanish burton : (n) (بحری) آلۂ جرثقیل جس میں دو چرخیاں ہوتی ہیں ۔

Spanish-chestnut : (n) ایک قسم کا بڑا درخت ۔

Spanish-cream : (n) ایک شیرینی جو انڈا ، چینی ، دودھ اور جلاٹین سے بنتی ھے ۔

Spanish-dagger : (n) جزائر غرب الہند کا ایک پودا ۔

Spanish-elm : (n) جزائر غرب الہند کا ایک سدا بہار درخت ۔

Spanish fly : (n) سون مکھی : ذرّاح : ایک سبز چمکدار کیڑا جسے قوت باہ کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Spanish fowl : (n) گھریلو مرغیوں کی ایک قسم جن کے پر چمکدار سبزی مائل ہوتے ہیں ۔

Spanish-fox : (n) (بحری) (رسے کی) الٹے بل والی ڈوری ۔

Spanish grain : (n) ابھرواں دانے دار چمڑا ۔

Spanish-grass : (n) ایک قسم کی گھاس جو جنوبی ہسپانیہ اور شمالی افریقہ سے چٹائی ، کاغذ اور ٹوکریاں بنانے کے لئے کثرت سے باہر جاتی ھے ۔

Spanish iris : (n) ایک قسم کا گھنٹی دار سوسنی درخت ۔

Spanish-juice : (n) ایک قسم کا رب السوس ۔

Spanish-liquorice : (n) دیکھو Spanish-juice

Spanish-mackerel : (n) ایک قسم کی میکریل مچھلی ۔

Spanish-main : (n) (تاریخ) جنوبی امریکا کا شمال مشرقی ساحل جو دریائے اوری نوکو اور پناما کے درمیان اور بحیرۂ کیری بی آن سے ملا ہوا ھے ۔

Spanish-moss : (n) امریکا کا ایک طفیلی پودا ۔

Spanish-needles : (n) ایک امریکی پودا یا اس کا خار دار پھل ۔

Spanish-nut : (n) (۱) ایک قسم کا سوسنی پودا ۔ (۲) ایک قسم کا جوز (Hazel nut) ۔

Spanish potato : (n) شکر قند ۔

Spanish-red : (n) ایک قسم کا سرخ رنگ ۔

Spanish reef : (n) ایک قسم کا باد بانچہ ۔

Spanish-rice : (n) پیاز ؛ سبز گول مرچ اور ٹماٹر کے ساتھ پکایا ہوا چاول ۔

Spanish-white : (n) (۱) چاک کا باریک سفوف ۔ (۲) عمدہ قسم کا آٹا ۔

Spanish-windlass : (n) (بحری) آہنچہ جس میں آہنی بلی رسی کے حلقے سے گزر کر لگی رہتی ھے اور بیرم کا کام دیتی ھے ۔

Spanishly : (adv.) ہسپانیہ کی طرف ؛ ہسپانوی پالیسی کی طرح ؛ ہسپانوی کی طرح ۔

Spank : (n) (۱) تھپڑ ۔ (۲) تھپڑ کی آواز ۔

Spank : (v) [Imitative.] (۱) تھپڑ سے مارنا ۔ (۲) چٹاخے سے گرنا ۔

Spank : (a) [back-formation from 'Spanking'.] (۱) دوڑنا ؛ تیز چلنا ۔ (۲) دُلکی چلانا ۔ (۳) (جہاز کا) تیزی سے چلنا ۔ (۴) گھوڑے کو چابک سے مار کر چلانا ۔

Spanker : (n) (۱) بہت بُری جسامت کا شخص یا چیز ؛ عجیب و غریب صفات کا شخص یا چیز ؛ وہ شخص یا چیز جسے دیکھ کر آنکھیں کھُل جائیں ۔ (۲) تھپڑ ؛ چانٹا ۔ (۳) (بحری) اگلا پچھلا بادبان جو پچھلے مستول پر سے لگایا جاتا ھے ۔ (۴) تیزی سے چلنے والا شخص ۔ (۵) تیز رو گھوڑا ؛ سمند بادپا ۔

Spanker-boom : (n) اگلا پچھلا بادبان لگانے کی لکڑی ۔

Spanking : (n) ٹھکائی ؛ مار ؛ تھپڑ مارنا ۔

Spanking : (a) (۱) بہت بُرا ؛ بہت عمدہ ؛ عجیب و غریب ؛ اعلیٰ درجے کا ؛ شدید ۔ (۲) تیز رو ؛ تیز رفتار (گھوڑا) ؛ بادپا ۔ (۳) موافق (ہوا) ۔ (۴) تیز (قدم) ۔

Spanking : (adv.) غیر معمولی طور پر ؛ بہت ۔

Spankingly : (adv.) دیکھو Spanking

Spanless : (a) ناقابلِ عبور ۔

Spanner : (n) (۱) پیچ پر ڈھبری کسنے کا آلہ ۔ (۲) پیچ کش ؛ پیچ کش ملاح ۔ (۳) کشیدہ کاری کی مشین پر کام کرنے والا ۔

Spar : (n) [ME. 'Sparre'.] (۱) کڑی ؛ شہتیر ؛ بڑنگا ۔ (۲) مضبوط بلّی ؛ خصوصاً وہ جس سے جہاز کا مستول وغیرہ بنایا جاتا ھے ؛ بانس ۔

Spar : (n) [MLG. 'Spor'.] (۱) (معدنیات) متعدد بلوری معدنیات (جن میں چمك بھی ھوتی ھے) کا اصطلاحی نام ؛ سپار ؛ بلور۔ (۲) سپار کا ٹکڑا۔

Calcarious spar : کلسی بلور ؛ چونے کا ؛ کچا کاربونیٹ ؛ کیلسائیٹ۔

Iceland spar : آئس لینڈ بلور۔

Spar : (n) (۱) مکابازی کا مقابلہ :مکا بازی کے پینترے ؛ مکابازی کی نمائش۔ (۲) مرغوں کی لڑائی۔ (۳) (مجازاً) آپس میں توتو میں میں یا بحث کرنا۔

Spar : (v) [ME. 'Sperre, Sparre'.] بلّی لگانا ؛ مضبوطی سے بند کرنا۔

Spar : (v) [OE. 'Sperran, Spyrran'.] (۱) مرغوں کا لڑنا ؛ (مرغوں کا) خار یا چنگل سے مارنا۔ (۲) مرغ لڑانا۔ (۳) مکابازی کرنا ؛ مکے چلانا ؛ گھونسے چلانا۔ (۴) توتو میں میں کرنا ؛ گلخپ کرنا ؛ جھگڑنا۔

Spar : (v) (۱) بلّی لگانا۔ (۲) (بحری) جہاز میں بلی لگانا یا رکھنا؛ جہاز کو بلیوں کی مدد سے اُتھلے پانی سے نکال لے جانا۔

Spar-buoy : (n) بلّی دار پیراك پیپا۔

Spar-deck : (n) بالائی عرشہ۔

Sparable : (n) بوٹوں کے تلّے اور ایڑی میں لگانے کی کیل جس کا سرا موٹا نہیں ھوتا۔

Spare : (n) (۱) کفایت شعاری ؛ میانہ روی ؛ اعتدال۔ (۲) جو وقت بے وقت کے لئے اٹھا رکھا جائے ؛ زائد ؛ پس انداز۔ (۳)زائد پرزہ۔ (۴)(Skittle اور Tenpins کھیل میں) دو گیند۔

Spare : (a) [OE. 'Spaer'.] (۱) ضرورت سے زائد ؛ فالتو۔ (۲)فرصت کا (وقت)۔ (۳) زائد۔ (۴) دبلا ؛ پتلا ؛ چھریرا۔ (۵)قلیل ؛ سادہ۔

Spare : (v) (۱) کمی کرنا ؛ کوتاھی کرنا ؛ کسر کرنا ؛ خست کرنا ؛ اٹھا رکھنا۔ (۲) کسی چیز کے بغیر کام چلا لینا ؛ اپنی ضرورت سے بچا کر دوسرے کو دینا ؛ ضرورت نہ پڑنا۔ (۳) باز رہنا ؛ پرہیز کرنا۔ (۴) معاف رکھنا۔ (۵) بخش دینا ؛ نہ لینا (جان وغیرہ) ؛ درگزر کرنا۔ (۶)ٹھیس نہ لگانا (جذبات وغیرہ کو) ؛ لحاظ رکھنا۔ (۷) کفایت شعاری برتنا ؛ کم خرچ کرنا۔ (۸) مستثنیٰ کرنا ؛ بری کرنا۔ (۹) بچ جانا ؛ استعمال نہ ھونا۔ (۱۰) بہم پہنچانا ؛ مہیا کرنا۔

To spare for : باز رہنا ؛ ترك کرنا (کوئی کام)۔

Spare hand : (n) وہ مزدور جسے وقت بے وقت کام کے لئے رکھا جائے ؛ زائد مزدور۔

Spare part : (n) فاضل پُرزہ ؛ زائد پُرزہ۔

Spare-ribs : (n) سور کے سینے میں پسلیوں کے اوپر کا حصہ جس میں گوشت کم ھوتا ھے۔

Spare-set : (a) دُبلا ؛ پتلا۔

Spare-time : (n) خالی وقت۔

Spareable : (a) جسے پس انداز کیا جا سکے ؛ قابل معافی ؛ قابل بخشائش۔

Spareless : (adv.) بے رحم ؛ بے درد۔

Sparely : (adv.) (۱) کفایت کے ساتھ۔ (۲) چھدرا چھدرا ؛ قلیل مقدار میں ؛ ناقص طور پر۔ (۳) لاغر طور پر۔

Spareness : (n) دبلا پن ؛ چھریرا پن۔

Sparer : (n) بچانے والا خصوصاً وہ چیز جو تباہی یا بربادی سے بچائے۔

Sparganosis : (n) [L.] (طب) سرایت لاروائی۔

Sparge : (v) [L. 'Spargere'.] (۱) استر کرنا ؛ پلاستر کرنا۔ (۲) چھڑکنا ؛ برکنا۔ (۳) (شعیرہ کو) گرم پانی پر چھڑکنا۔

Sparge : (n) (۱) چھڑکاؤ ؛ چھڑکنا۔ (۲) (کشید) پانی چھڑکنا جس کے ساتھ شعیرہ چھڑکا جاتا ھے۔

Spargefication/ Spergification : (n) چھڑکنا ؛ چھڑکاؤ۔

Sparger : (n) عرق پاش ؛ ایك آلہ جو شراب میں خمیر اٹھانے میں کام آتا ھے۔

Sparhawk : (n) [OE. 'Spearhafoc'.] بازك ؛ چھوٹی قسم کا باز ؛ چھوٹا باز۔

Sparing : (a) خسیس ؛ کنجوس ؛ کم گو ؛ ضبط کرنے والا ؛ کم ؛ قلیل ؛ محدود۔

Sparingly : (adv.) خست سے ؛ کمی کے ساتھ۔

Sparingness : (n) خست : کوتاہی : کمی ۔

Spark : (n) [OE. 'Spaerca, Spearca'.] (۱) چنگاری : شرارہ : شرر : پتنگا ۔ (۲) جوت (مثلاً ہیرے کی) ۔ (۳) جودت طبع : جولانی ۔ (۴) رمق : شمہ : خفیف سا جُز ۔ (۵) (برقیات) برقی شرارہ ۔ (۶) شائبہ : علامت : نشان ۔ (۷) چھوٹا ہیرا یا دمل ۔ (۸) چمک : دمک ۔ (۹) جہاز کا ریڈیو آپریٹر ۔ (۱۰) آگ یا آگ بجھانے میں دلچسپی رکھنے والا آدمی ۔ (۱۱) قوت حیات : جان ۔

A spark in one's throat : (عام) شدید پیاس ۔

Spark : (n) (۱) وضع دار : بانکا : چھیلا ۔ (۲) عاشق مزاج : رسیا : عاشق : یار ۔

Spark : (n) (۱) (کسی چیز سے) چنگاری نکلنا : برقی شرارے نکلنا ۔ (۲) چنگاری کی طرح نکلنا ۔ (۳) شرارے دینا : چنگاری پھینکنا ۔ (۴) (برقیات) قصر دور کے نقطے پر چنگاری نکلنا ۔ (۵) اُکسانا : مشتعل کرنا ۔ (۶) کیچڑ اُچھالنا : لتھیڑنا : گندہ کرنا ۔

Spark : (v) (۱) نظر بازی کرنا : عشق بازی کرنا : عاشق بننا : یار بننا ۔ (۲) رجھانا : پرچانا ۔

Spark-arrester : (n) شرارہ گیر : جالی وغیرہ جو برقی آلات میں شراروں سے بچنے کے لئے لگا دی جاتی ھے ۔

Spark coil : (n) شرارہ کوائل : امالی کوائل ۔

Spark discharge : (n) شراری اخراج ۔

Spark-gap : (n) شراری بُعد : شراری فاصلہ ۔

Spark plug : (n) شمعۂ شرارہ : شراری پلگ : موٹر انجن میں وہ بٹن جس کے دبانے سے آتش گیر مادہ جل اُٹھتا ھے ۔

Spark proof : (a) بے شرارہ : بے جوت : جس سے چنگاری پیدا نہ ہو ۔

Spark spectrum : (n) شراری طیف ۔

Spark transmitter : (n) شراری مرسل ۔

Sparking : (n) شرارہ ۔

Sparking : (a) شراری : شرری ۔

Sparking plug : (n) دیکھو Spark plug

Sparkish : (a) (۱) عاشق مزاج ۔ (۲) نفیس : ٹھاٹ دار ۔

Sparkishly : (adv.) عاشق مزاجی سے : نفاست کے ساتھ ۔

Sparkishness : (n) عاشق مزاجی : نفاست ۔

Sparkle : (n) [Spark + -le.] (۱) شرارہ : شرر ۔ (۲) شائبہ : اعلان : علامت ۔ (۳) چمک دمک : جوت ۔ (۴) شعلہ بار نظر ۔ (۵)تیزی : پھرتی : زندہ دلی : سرگرمی : جولانئ طبع ۔ (۶) چھوٹا ٹکڑا ۔

Sparkle : (v) (۱) چمکنا : دمکنا : جگ مگ جگ مگ کرنا : جھلکنا ۔ (۲) طبیعت کا جولانی پر ہونا ۔ (۳) چنگاریاں نکلنا : شرارے چھوڑنا ۔ (۴) (شراب کا) کھد بدانا ۔ (۵) (آنکھ کا) چمکنا : آنکھوں کی چمک سے ظاہر ہونا ۔ (۶)(آنکھوں کی چمک سے) کسی جذبے کا اظہار کرنا ۔

Sparkler : (n) (۱) زندہ دل : بذلہ سنج یا خوبصورت عورت ۔ (۲)چمکدار آنکھ ۔ (۳) چمکدار جواہر : ہیرا ۔ (۴)چمکنے والی کوئی چیز: ایک قسم کی آتش بازی : پھلجھڑی ۔ (۵)ایک قسم کا بھونرا ۔ (۶) ایک قسم کی کھلونا بندوق یا پستول ۔

Sparkless : (a) بے شرارہ : بے جوت : جس سے چنگاری نہ پیدا ہو ۔

Sparklet : (n) (۱) چھوٹی چنگاری : شرارچہ : شرر ۔ (۲) سلمہ : ستارہ ۔ (۳) برقی بار یا چارج جو سوڈا واٹر کی مشین میں ہوتا ھے ۔

Sparkling : (a) (۱)دمکنے والا: شرر بار ۔ (۲) (آنکھ) روشن : ضیا بار: جاندار: شوخ ۔(۳) چمکدار: نورانی: درخشاں ۔ (۴)زندہ دل : خوش طبع ۔ (۵) پُر مسرت ۔

Sparkling wine : (n) شراب جس میں جوش ہو یعنی کاربونک ایسڈ گیس کے بلبلے اُٹھتے ہوں : تند شراب ۔

Sparklingly : (adv.) دمکتے ہوئے : شرر بار ہو کر ۔

Sparklingness : (n) دمکتا ہوا ہونا : چمک دمک : شوخی : درخشانی : زندہ دلی (شاذ) ۔

Sparky : (a) (۱) شراری : شرارہ دینے والا : چنگاری چھوڑنے والا ۔ (۲) زندہ دل : جان دار : پُر جوش ۔

Sparky : (a) عاشق مزاج ۔

Sparling : (n) [OFr. 'Esperlinge'.] (۱) بعض قسم کی مچھلیاں ۔ (۲) ہیرنگ کا بچہ ۔

Sparmaker : (n) نجار جو مستول وغیرہ بناتا ھے ۔

Sparmate : (n) (۱) مکابازی کا ساتھی۔ (۲) جس کے ساتھ مناظرہ کیا جائے ؛ دوستانہ نزاع میں شریک ۔

Sparoid : (a) زریں سرماہی کی جنس سے متعلق ۔

Sparoid : (n) زریں سرماہی : ایک قسم کی مچھلی ۔

Sparred : (a) (۱) جس میں فصل کے ساتھ پتلے تختے وغیرہ لگے ہوں۔ (۲) (جہاز) بلی دار ۔

Sparring : (n) (۱) مکا بازی۔ (۲) بحث و مباحثہ : مناظرہ ۔

Sparring-partner : (n) دیکھو Sparmate

Sparrow : (n) [OE 'Spearwa'.] چڑیا : کنجشک : گوریا : عصفور ۔

Sparrow-bill : (n) دیکھو Sparable

Sparrow-bunting : (n) ایک قسم کی چھوٹی چڑیا ۔

Sparrow(-) grass : (n) مار چوبہ : ناگدون : اسپریگس ۔

Sparrow-hawk : (n) (۱) چھوٹی قسم کا باز : بازک : باشا ۔ (۲) چھوٹی نہائی جو سیم گری میں کام آتی ھے۔

Sparrow-owl : (n) چھوٹی قسم کا الو ۔

Sparrow-pie : (n) ایک قسم کا کھانا جس کو کھا کر آدمی عقلمند ہو جاتا ھے۔

Sparrow-pudding : (n) دیکھو Sparrow-pie

Sparrow-tail/ -tailed : (a) دو شاخی دم والا ۔

Sparrow-wort : (n) جنوبی افریقہ کی ایک گھاس۔

Sparry : (a) (۱) اسپار کے مانند ۔ (۲) جہاں اسپار کثرت سے پائے جاتے ہوں (جگہ) ۔ (۳) اسپار کی طرح (چمکدار) ۔

Sparse : (a) [L. 'Sparsus'.] (۱) (تحریر) جس میں لفظوں کے درمیان فصل زیادہ ہو ۔ (۲) فصل دار : (آبادی وغیرہ) جو گھنی یا گنجان نہ ہو: پھیلی ہوئی : چھدری ۔ (۳) چھدرا؛ (جو دور دور یا غیر مساوی فاصلوں پر ہو) ۔

Sparsely : (adv.) چھدرا چھدرا ۔

Sparsenséss : (n) چھدرا ہونا ۔

Sparsim : (adv.) [L.] مختلف جگہوں پر : ادھر ادھر : چھدرا چھدرا ۔

Spasrity : (n) چھدرا ہونا : کمی : قلت ۔

Spart : (n) [L. 'Spartur'.] ایک قسم کی گھاس ۔

Spartacist : (n) [G. 'Spartakist'.] (انقلاب جرمنی میں) انتہا پسند جماعت کا رکن ۔

Spartan : (n) [L. 'Spartanus'.] (۱) اسپارٹا کا باشندہ ۔ (۲) قدیم اسپارٹا کے باشندوں سے مشابہ شخص ۔

Spartan : (a) (۱) اسپارٹا یا وہاں کے باشندوں سے متعلق ۔ (۲) اسپارٹا کا : اسپارٹا والوں کی سی ۔

Spartanic : (a) دیکھو Spartan

Sparteine : (n) (کیمیا) القلی نما جو ایک قسم کی جھاڑی سے نکلتا ھے ۔

Sparterie : (n) [Fr.] اسپارٹو گھاس سے بنا کپڑا یا دوسری مصنوعات۔

Spartle : (v) [Du. 'Spartelen'.] پیر سے مار کر پھیلا دینا۔

Sparus : (n) [Gr. 'Sparos'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Spasm : (n) [Fr. 'Spasme' or L. 'Spasmus'.] (۱) تشنج : اینٹھن ۔ (۲) دورہ (کھانسی وغیرہ کا) ۔ (۳) (مجازاً) ایک اینٹھن جو سارے بدن میں دوڑ جائے ۔

Spasmatic : (a) (۱) تشنجی : تشنج کا : جو تشنج سے پیدا ہو : جیسے تشنج ہو جایا کرتا ہو ۔ (۲) کبھی کبھی کا : غیر مسلسل؛ دوروں کی طرح کا ۔ (۳) متحرک : ہیجان : مشتعل ۔

Spasmic : (a) دیکھو Spasmatic

Spasmodic/ -al : (a) دیکھو Spasmatic

Spasmodically : (adv.) غیر مسلسل طور پر : دوروں کی طرح سے ۔

Spasmodism : (n) دورہ : غیر مسلسل جذبات ۔

Spasmodist : (n) غیر مسلسل طور پر کام کرنے والا ۔

Spasmolysis : (n) اعصابی تشنج میں آرام ۔

Spasmophila : (n) میلان تشنج ۔

Spastic : (a) [L. 'Spasticus'.] (۱) تشنجی ۔ (۲) (عضویات) سکڑنے والا ۔ (۳) مفلوج ۔

Spastic : (n) مفلوج شخص ۔

Spastic paralysis : (n) تشنجی فالج ۔

Spasticity : (n) تشنجی ہونا ۔

Spat : (n) [Origin unkn.] صدف ماہی خصوصاً کستورا مچھلی کے انڈے ، تخم صدف ۔

Spat : (n) (۱) تکرار : جھگڑا ۔ (۲) تھپڑ : گھونسا ۔ (۳) تھپڑ کی آواز: چٹاخا ۔

Spat : (n) [Abbrev. of Spatterdash.] چھوٹے ساق پوش جو ایڑی سے ٹخنے تك پہنچتے ہیں ۔

Spat : (n) [Du.] چھینٹا : چھپکا ۔

Spat : (v) (۱) (کستورا مچھلی وغیرہ کا) انڈے دینا : بچے دینا : بچے پیدا کرنا ۔ (۲) دینا (انڈے) ۔

Spat : (v) [Probably imitative.] (۱) تکرار کرنا : جھگڑا کرنا ۔ (۲) تھپڑ مارنا : چپت لگانا ۔ (۳) تھپتھپانا : زور سے مارنا ۔

Spatangoid : (n) [mod. L. 'Spatangoides'.] خار پشت کی ایك قسم ۔

Spatangoid : (a) خار پشت کی صفت کا ۔

Spatch-cock/ Spatchcock : (n) مرغ وغیرہ جو جھٹ پٹ ذبح کیا اور پکایا گیا ہو ۔

Spatchcock : (v) (۱) (مرغ وغیرہ) جھٹ پٹ ذبح کر کے پکانا ۔ (۲) بیچ میں لے آنا : گھسیڑ دینا : ٹھونسنا ۔ (۳) کچھ اضافہ کرنا (کتاب وغیرہ میں) : بڑھانا ۔

Spate : (n) [Origin unkn.] (۱) دریا کی طغیانی : سیلاب ۔ (۲) (جذبات وغیرہ کا) طوفان : ہیجان : سیلاب ۔ (۳) موسلا دھار بارش ۔ (۴) بڑی مقدار یا تعداد ۔

Spate : (v) غرقاب کر دینا : سیلاب آ جانا : پانی سے بھر دینا ۔

Spatha : (n) [L.] (۱) غلاف گل : گل پوشی ۔ (۲) ایك قسم کا چپٹا تلوار نما اوزار ۔

Spathal : (a) گل پوش دار : کفچہ دار ۔

Spathe : (n) [L. 'Spatha'.] (۱) (نباتیات) غلاف گل : گل پوشی ۔ (۲) (حیوانیات) بقچہ : عضو کفچی ۔

Spathed : (a) گل پوشی دار ۔

Spathiform : (a) (معدنیات) سپار نما : بلور نما ۔

Spathiform : (a) گل پوش نما ۔

Spathose : (a) (معدنیات) بلوری : سپار نما : جہاں بلور زیادہ ہوتا ہو : غلاف دار : گل پوشی ۔

Spathose iron-ore/ -ore : (n) شہابی آہن : چمبك پتھر ۔

Spathose acid : (n) ہائیڈروفلورك ترشہ ۔

Spathulate : (a) [L. 'Spathula' + -ate.] کفچہ نما : چمچہ شکل ۔

Spathulated : (a) دیکھو Spathulate

Spatial : (a) [L. 'Spatium'.] فضا کے متعلق : فضائی مکانی ۔

Spatiality : (n) مکانیت : فضائیت ۔

Spatially : (adv.) مکان کے لحاظ سے ۔

Spatialization : (n) مکانی بنانا ۔

Spatialize : (v) مکانی بنانا : فضائی بنانا ۔

Spatiate : (v) [L. 'Spatiari'.] چہل قدمی کرنا : ٹہلنا : مارا پھرنا : گھومنا : گشت کرنا ۔

Spattee : (n) ایك قسم کا زنانہ ساق پوش ۔

Spatted : (a) ساق پوشی پہنے ۔

Spatter : (n) چھینٹا : چھپکا ۔

Spatter : (v) [LG. Du. 'Spatten'.] (۱) چھڑکنا : چھینٹے اڑانا ۔ (۲) اڑا دینا (ٹکڑوں میں) ۔ (۳) چھینٹے اڑانا ۔ (۴) کیچڑ کے چھینٹے پڑنا : کیچڑ کے چھینٹوں سے آلودہ کر دینا : کیچڑ میں لت پت کرنا : لتھیڑنا ۔ (۵) (مجازاً) بدگوئی کرنا : تنقیص کرنا : بد نام کرنا : کیچڑ اچھالنا ۔ (۶) تھو تھو کر کے اڑانا (تھوك وغیرہ) ۔ (۷) روشنائی کے قطرے چھڑکنا ۔ (۸) کیچڑ میں چلنا ۔

Spatter-dock : (n) ایك قسم کی سوسن ۔

Spatterdash : (n) ایک قسم کا لمبا ساق پوش ۔

Spatterdashed : (n) لمبا ساق پوش پہنے ۔

Spattering : (a) چھڑکنے والا : اچھالنے والا ۔

Spattering : (n) چھڑکاؤ : چھڑکنا ۔

Spattle : (v) چھڑکنا : بندکیاں ڈالنا ۔

Spatula : (n) [L. 'Spathula'.] (۱) کفچہ : چپٹا چمچہ : چوڑے پھل کا آلہ جس سے مختلف اشیاء وغیرہ کو ہلاتے ہیں ۔ (۲) جراح کا اسی شکل کا آلہ ۔

Spatulate : (a) کفچی : چمچہ شکل ۔

Spatulated : (a) دیکھو Spatulate

Spatule : (n) دیکھو Spatula

Spatuliform : (a) چمچہ شکل : کفچہ سے مشابہ ۔

Spatulose : (a) دیکھو Spatuliform

Spatulous : (a) دیکھو Spatuliform

Spauld : (n) [OFr. 'Espalde'.] (۱) مونڈھا : شانہ : کندھا ۔ (۲) (مجازاً) کسی جانور یا پرند کا پاؤں یا پنکھ ۔

Spavied : (a) (۱) موتھڑے دار ۔ (۲) لنگڑا ۔

Spavin : (n) [Late ME. 'Spaveyne'.] موتھڑا : بڈا : ایک مرض جو گھوڑے کے پچھلے پیر کے گھٹنے کے جوڑ میں پیدا ہو جاتا ھے ۔

Bog spavin : ورم جو کسی جوڑ میں لمف (فاسد رطوبت) کے جمع ہو جانے سے پیدا ہو جائے ۔

Dry or bone spavin : گھوڑوں کے پیر کا بدگوشت؛ موتھڑا ۔

Spavindy : (a) دیکھو Spavied

Spavined : (a) دیکھو Spavied

Spawl : (v) [Origin unkn.] (۱) کھنکھارنا : تھوکنا ۔ (۲) بڑبڑانا ۔

Spawling : (n) کھنکھارنا : تھوک : رال ۔

Spawn : (n) (۱) (مچھلی وغیرہ کے) انڈے : تخم ماہی ۔ (۲) جھنڈ : جھول ۔ (۳) (مجازاً) (انسان یا کسی اور جانور کے بچوں کا) جھول ۔ (۴) (مجازاً) مادہ : ماخذ : بنیاد : اصل ۔ (۵) سفید پشتہ دار مادہ جس سے سما روغ پیدا ہوتا ھے ۔ (٦) لیسدار مادہ : جلاٹینی مادہ ۔

Spawn : (v) [AFr. 'Espaundre'.] (۱) (مچھلی ، مینڈک ، گھونگے وغیرہ کا) انڈے دینا : بچے پیدا کرنا ۔ (۲) (حقارت سے)(انسان کا) بچہ دینا؛ اولاد پیدا کرنا ۔ (۳) (مچھلی وغیرہ کا انڈوں بچوں کا) پیدا کرنا ۔ (۴) فطرومہ مہیا کرنا ۔ (۵)(مچھلی سے) انڈے نکالنا ۔ (٦) بڑا مجمع ہونا؛ جم غفیر ہونا : بہت کثرت ہونا : بڑھنا ۔

Spawn-brick : (n) فطرومہ اینٹ نما انبار ۔

Spawn-eater : (n) سامن کی قسم کی ایک مچھلی ۔

Spawned : (a) (مچھلی کے) انڈوں کی طرح نکلا ہوا یا جمع کیا ہوا : انڈے دی ہوئی (مچھلی) ۔

Spawner : (n) (۱) مادہ مچھلی ۔ (۲) انڈے بچے دینے والی ، پیدا کرنے والی ۔

Spawning : (n) (۱) انڈے بچے ۔ (۲) انڈے نکالنا ۔

Spawning : (a) (۱) انڈے دینے والی ۔ (۲) زر خیز : بار آور : ثمر آور : بچہ زا : کثیر خیز ۔

Spawny : (a) دیکھو Spawning

Spay : (v) [AFr. 'Espeier'.] بیضہ دان نکال دینا ۔

Spay : (n) خصی مادہ : بیض براری ۔

Spaya(r) d/ Spayd : (n) [Origin unkn.] تیسرے سال کا نر ہرن ۔

Spaying : (n) اخصاء مادہ : بیض براری ۔

Speak : (v) [Late OE. 'Specan'.] (۱) بولنا ۔ (۲) (تھیٹر) معمولی آواز میں کہنا (گانے کا ضد) ۔ (۳) گفتگو کرنا : باتیں کرنا ۔ (۴) تقریر کرنا : اسپیچ دینا : خطبہ دینا ۔ (۵)کہنا : ادا کرنا (الفاظ) ۔ (٦) ظاہر کرنا (رائے وغیرہ) ۔ (۷) (ایک جہاز کا دوسرے جہاز کو) مخاطب کر کے گفتگو کرنا ۔ (۸) (واقعات کا کسی شخص کو کچھ) ثابت کرنا : بتانا ۔ (۹) دلیل ہونا : ثابت کرنا : ثبوت ہونا : دلالت کرنا (کسی بات پر) : گواہی دینا ۔ (۱۰) (کتے کا) بھونکنا (خصوصاً اس وقت جب حکم دیا جائے) ۔ (۱۱) (مجازاً) باجوں کا پیٹنا ۔ (۱۲) آواز

لگانا؛ صدا پیدا کرنا ؛ گونجنا۔ (۱۳) (بندوق وغیرہ کا) آواز کرنا ؛ دھماکا کرنا۔ (۱۴) تحریر میں کہنا یا اعلان کرنا۔ (۱۵) (آلات موسیقی کا) آواز کے ذریعہ اعلان کرنا یا ظاہر کرنا۔ (۱۶) نشاندہی کرنا ؛ علامت ہونا ؛ معلوم کرانا۔ (۱۷) بیان کرنا ؛ نقشہ کھینچنا۔ (۱۸) صاف صاف کہہ دینا۔

Generally speaking : عموماً ؛ عام طور سے۔

So to speak : گویا ؛ ایک طرح سے۔

To speak a good (word) for : سفارش کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ کلمۂ خیر کہنا۔

To speak fair : شائستہ انداز میں گفتگو کرنا۔

To speak generally : عموماً ؛ عام طور سے۔

To speak not a word of : کوئی ذکر یا تجویز کرنا۔

To speak one's mind : صاف گوئی یا بے باکی سے کہہ دینا۔

To speak volumes : بہت کافی شہادت دینا ؛ بہت بڑا ثبوت ہونا۔

Speak : (n) (اسکاچستان) بات ؛ گفتگو۔

Speak : (n) (عام) وہ دوکان جہاں ناجائز طریقے سے شراب بکتی ہے۔

Speak-down : (v) انکساری کے ساتھ بولنا۔

Speak-easy : (n) دیکھو Speak

Speak for : (v) (۱) کسی کی طرف سے بولنا۔ (۲) درخواست کرنا ؛ مانگنا۔ (۳) منگانا ؛ فرمائش کرنا۔ (۴) ظاہر کرنا ؛ دلالت کرنا ؛ بتانا۔

Speak of : (v) (۱) کسی کا ذکر کرنا ؛ تذکرہ کرنا۔ (۲) تجویز کرنا ؛ رائے دینا ؛ اشارہ کرنا۔

Speak out : (v) (۱) زور سے بولنا۔ (۲) صاف صاف کہہ دینا ؛ جرأت کر کے کہہ دینا۔ (۳) آزادی سے اظہار خیال کرنا۔ (۴) اعلان کرنا ؛ مشتہر کرنا۔

Speak to : (v) (۱) بولنا ؛ گفتگو کرنا ؛ مخاطب ہونا۔ (۲) درخواست کرنا ؛ رشوت دینا ؛ اثر و رسوخ سے کام لینا۔ (۳) بحث ہونا ؛ موضوع بحث ہونا۔ (۴) ثبوت دینا ؛ دلالت کرنا ؛ تصدیق۔ (۵) تنبیہ کرنا ؛ نصیحت کرنا۔

To speak to : (کسی سے) کسی امر کے متعلق گفتگو کرنا۔

Speak up : (v) (۱) زور دے کر کہنا۔ (۲) زور سے بولنا۔ (۳) صاف صاف کہہ دینا۔

Speak with : (v) (۱) گفتگو کرنا ؛ مشورہ کرنا۔ (۲) (ایک جہاز کا دوسرے جہاز کو) مخاطب کر کے گفتگو کرنا۔

Speakable : (a) بولے جانے کے لائق ؛ قابل بیان۔

Speaker : (n) (۱) تقریر کرنے والا ؛ مقرر ؛ لیکچرار ؛ خطیب۔ (۲) دارالعلوم کا رکن ؛ دارالعلوم کا میر مجلس ؛ صدر۔ (۳) ریاستہائے امریکا میں مجلس وکلا کا صدر۔ (۴) بلند گو ؛ آواز رساں ؛ بھونپو۔ (۵) کتاب کا عنوان جس میں زور سے پڑھنے یا گانے کی چیزیں لکھی ہوتی ہیں۔

Speakership : (n) صدارت۔

Speakie : سنیما ؛ ناطاق فلم ؛ ناطقہ ؛ بولتی فلم ؛ ناطقات۔

Speaking : (a) (۱) بولنے والا۔ (۲) مظہر ؛ دلالت کرنے والا۔ (۳) پر معنی۔ (۴) صحیح (مماثلت)۔

Speaking : (n) (۱) گفتگو ؛ بات چیت۔ (۲) تقریر ؛ خطابت۔

On (upon) speaking trerms : بول چال ہونا ؛ صاحب سلامت ہونا۔

Speaking front : (n) ارغنون باجے کا اگلا حصہ جس سے آواز نکلتی ہے۔

Speaking terms : (n) (۱) میل جول ؛ صاحب سلامت۔ (۲) باہمی تعلقات۔

Speaking trumpet : (n) : بول ترم ؛ آواز کو دور تک پہنچانے کا ایک آلہ ؛ آواز رساں۔

Speaking tube : (n) (۱) بول نلی؛ ربر کی نلی جس کے ذریعہ پاس پاس کے کمروں میں گفتگو ہو سکے۔ (۲) آواز رساں ؛ بول ترم۔

Speakingly : (adv.) مؤثر طریقے سے۔

Speal : (v) چڑھنا۔

Speal-bone : (n) مونڈھے کی ہڈی جسے شعبدہ باز وغیرہ رکھتے ہیں۔

Spean : (v) (۱) دودھ چھڑانا ۔ (۲) بڑی مشکل سے چھڑانا (عادت) : الگ کرنا (صحبت سے) ۔

Spear : (n) [OE. 'Spere'.] (۱) نیزہ : بر چھی : برچھا : سنان ۔ (۲) نیزہ بردار : برچھے باز : سنان دار۔ (۳) مچھلی وغیرہ مارنے کا برچھا ۔ (۴) خار : کانٹا (درختوں کا) ۔ (۵) نیش : ڈنک ۔ (۶) خاردار جنگلے کی سلاخ ۔ (۷)شعاع ۔

To pass under the spear : نیلام ہونا ۔

To put under the spear : نیلام کرنا ۔

Spear : (n) [var. of 'Spire'.] کونپل : انکور ۔

Spear : (n) (۱) نوخیز پودا یا درخت ۔ (۲) پمپ کی سلاخ ۔

Spear : (v) پھوٹنا : نکلنا : اگنا ۔

Spear : (v) (۱) برچھی مارنا : برچھے سے زخمی کرنا ۔ (۲) (درخت کے تنے کا) لمبا ہو جانا ۔

Spear-axe : (n) نیزہ نما تیشہ ۔

Spear-dog : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Spear-fish : (n) مچھلی کی ایک قسم ۔

Spear-grass : (n) جنکڑا : بعض قسم کی گھاسوں کا نام ۔

Spear-hand : (n) دست راست : داہنا ہاتھ ۔

Spear-head : (v) قیادت کرنا : خراول ہونا ۔

Spear man : (n) (۱) برچھے باز : سنان دار : نیزہ بردار ۔ (۲) نیزے سے مچھلی مارنے والا ۔

Spear point : (n) (۱) نیزے کی انی ۔ (۲) قراول : قیادت کرنے والا ۔

Spear-shaped : (a) نیزہ نما : برچھا جیسا : سنان کی شکل کا ۔

Spear-side : (n) خاندان کا سلسلۂ پدری ۔

Spear-thistle : (n) قرمزی گلہ گوکھرو ۔

Spear-wood : (n) ایک آسٹریلیائی درخت ۔

Spear wort : (n) نیزہ تلسی : قسم تلسی ۔

Spearer : (n) نیزہ بردار : نیزہ سے لیس ۔

Spearmint : (n) معمولی پودینہ : نعناع ۔

Speary : (a) (۱) نیزہ نما : نوکیلا اور پتلا : تیز ۔ (۲) نیزہ دار : نیزہ سے لڑی ہوئی (جنگ) ۔

Spec : (n) [Short for Spectulation.] سٹا : سٹے کا کاروبار ۔

Special : (a) [OFr. 'Especial'.] (۱) خاص : مخصوص ۔ (۲) غیر معمولی ۔ (۳) محدود ۔

Special : (adv.) خاص طور پر : خصوصاً ۔

Special : (n) (۱)غیر معمولی امتحان : غیر معمولی پرچہ۔ (۲) مخصوص ڈاک سے جانے والا خط ۔

Special ability : (n) قابلیت خاص ۔

Special anatomy : (n) تشریح خاص (علاحدہ علاحدہ اعضاء کی) ۔

Special bail : (n) کسی ذمہ دار آدمی کے ذریعہ دی ہوئی ضمانت ۔

Special bastard : (n) حرامی اولاد جس کے والدین کی شادی آپس میں ہو گئی ہو : جائز حرامی اولاد ۔

Special case : (n) (۱) مقدمے کی تحریری روداد جو اہل مقدمہ پیش کرتے ہیں ۔ (۲) خاص صورت : غیر معمولی صورت ۔

Special constable : (n) اسپیشل کانسٹیبل جو بلوے وغیرہ میں انتظامیہ کی مدد دینے کا ذمہ دار ہو ۔

Special correspondent : (n) خصوصی نامہ نگار ۔

Special court : (n) غیر معمولی اور عارضی عدالت ۔

Special effect : (n) کوئی پر فریب اثر جو اکثر فلموں میں بڑھا دیا جاتا ہے ۔

Special licence : (n) غیر معمولی اجازت نامہ (جس کی رو سے نکاح بغیر پہلے سے اعلان کئے یا غیر معمولی مقام یا اوقات میں ہو سکتا ہے ) ۔

Special pleader : (n) (۱) اسپیشل پلیڈر Inn of court کا رکن جس کے سپرد قانونی معاملات میں رائے دینا اور بعض غیر معمولی کاروائیوں کو انجام دینا ہے ۔ (۲) مخصوص وکالت کرنے والا : غلط استدلال کرنے والا ۔

Special pleading : (n) (۱) (قانون) مخصوص عذرداری (فریق مخالف کی اخراجات کی تردید کے علاوہ دوسرے عذرات اور دلائل ) .(۲) (عام) بات بنانا . (۳) مخصوص شکایت کرنا . (۴) (مجازاً) غلط استدلال .

Specailism : (n) (۱) مہارت خصوصی : تخصیص جوئی . (۲) کوئی مطالعہ یا تفتیش .

Specialist : (n) ماہر خصوصی : مختصص .

Specialistic : (a) مہارت خصوصی کا .

Speciality : (n) (۱) خصوصیت : خاصہ : مخصوص صفت . (۲) مخصوص کام یا شغل : خاص پیداوار : خاص چیز : وہ چیز جس کی طرف خاص توجہ کی جائے . (۳)(قانون) مہر کیا ہوا اقرار نامہ یا معاہدہ .

In speciality : خصوصاً : خاص طور پر .

Specialization : (n) (۱) تخصیص . (۲) مہارت خصوصی : تخصص . (۳) انفرادیت پیدا کرنا یا ہونا . (۴) (حیاتیات) توافق خصوصی : اخصا .

Specialize : (a) (۱) مخصوص کرنا : تخصیص کرنا : عام سے خاص یا کلی سے جزئی بنانا . (۲) (خیال ، قول کے) مفہوم کو محدود کر دینا . (۳) (حیوانیات) (عضو وغیرہ کو) خاص مقصد کے لئے مخصوص کرنا : انفرادیت پیدا کرنا . (۴) انفرادیت پیدا ہونا . (۵) ماہر خصوصی بنانا : مہارت خصوصی حاصل کرنا .

Specially : (adv.) خصوصاً : خاص طور پر .

And specially : اور خصوصاً .

Specialness : (n) خصوصیت : غیر معمولی پن .

Specialty : (n) [OFr. '(E)specialte'.] (۱) خصوصیت : مخصوص صفت . (۲) محدودیت .(۳) تخصص : مہارت خصوصی . (۴) مخصوص کام یا شغل : خاص پیداوار : خاص چیز . (۵) (قانون) سر بمہر دستاویز : مہر کیا ہوا اقرار نامہ : معاہدۂ خاص . (۶) مخصوص طریقہ . (۷) مہارت خصوصی کا موضوع .

In specialty : خاص طریقے سے : مخصوص حد تک .

Speciate : (v) نوع بندی کرنا .

Speciation : (n) نوع بندی : آغاز انواع : نئے حیاتی نو کا پیدا ہونا .

Specie : (n) [L.] سکہ : زر نقد : روکڑ : نقدی : زر مسکوک .

In specie : (۱) بالجنس : نوعی حیثیت سے . (۲) حقیقت میں : فی الحقیقت .

Species : (n) [L.] (۱) نوع . (۲) (منطق) نوع : صنف : فرع . (۳) قسم .(۴) (قانون) صورت : شکل (جو اشیا میں فصل انسانی کے ذریعہ پیدا کی جائے) : وضع . (۵) عشائے ربانی میں روٹی اور شراب کی قابل محسوس شکل .

The species : نوع انسانی .

Specifiable : (a) قابل تصریح .

Specific : (a) [late L. 'Specificus'.] (۱) مصرحہ : مقررہ : معینہ : ٹھیک : الگ :نوعی : نوع کا . (۲) کسی خاص موضوع سے متعلق : خاص : مخصوص . (۳) خاص وضع کا : خاص انداز کا . (۴) (طب) خاص (دوا) .

Specific : (n) (۱) خاص دوا : حکمی دوا : تیر بہدف . (۲) خاص فرق: صفت،موضوع یا بیماری .

Specific cause : (n) سبب مخصوص .

Specific character : (n) نوعی خاصہ .

Specific difference : (n) امتیازی وصف : مابہ الامتیاز .

Specific gravity : (n) وزن مخصوص : وزن نوعی : ثقل نوعی : کثافت نوعی .

Specific heat : (n) حرارت نوعی : حرارت مخصوصہ .

Specific name : نام نوعی : نام مخصوص .

Specific remedy : (n) حکمی علاج : خاص علاج .

Specific resistance : (n) مزاحمت مخصوصہ : نوعی مزاحمت .

Specific rotation : (n) گردش مخصوصہ : گردش نوعی .

Specific volume : (n) حجم مخصوص : حجم نوعی .

Specific weight : (n) وزن مخصوص : وزن نوعی .

Specifically : (adv.) (۱) بالصراحت : تعین کے ساتھ . (۲) نوعی حیثیت سے . (۳) خصوصیت سے : مخصوص طور پر .

Specification : (n) (۱) تصریح ؛ تفصیل۔ (۲) تفصیلات (خصوصاً عمارت وغیرہ کا نقشہ اور تخمینہ) ۔ (۳) وہ حالات جو موجد اپنی ایجاد کے متعلق پیٹنٹ کی درخواست میں درج کرتا ھے ؛ کیفیت ؛ خصوصیات ۔ (۴) (قانون) تشکیل ؛ کسی مادے سے کوئی نئی چیز بنانا جو اس مادے کے مالک کی مِلک نہ سمجھی جائے۔ (۵) تخصیص۔

Specificity : (n) تعین ؛ مصرح یا معین ہونا ؛ خصوصیت ؛ مخصوص ہونا ؛ نوعی ہونا ؛ خاص علامت۔

Specificiness : (n) دیکھو Specificity

Specifics : (n) (طب) مجربات۔

Specified : (a) معینہ ؛ مخصوص۔

Specify : (v) [Fr. 'Specifier'.] (۱) صراحت کرنا ؛ تصریح کرنا ؛ تعین کر دینا ۔ (۲) میر عمارت کی پیش کی ہوئی تفصیلات میں شامل کرنا ۔ (کسی جزو عمارت وغیرہ کا)۔

Specimen : (n) [L.] (۱) نمونہ ؛ مثال (خصوصاً کوئی جانور یا درخت یا معدنی شے جو علمی تحقیقات کے لئے استعمال ہو) ۔ (۲) (عام) (حقارتاً اشخاص کے لئے) طرفہ معجون ؛ عجیب شے ۔

Specio- : (Prefix) [L. 'Species'.] سابقہ بمعنی "نوع"۔

Speciology : (n) نوعیات ؛ علم الانواع۔

Specious : (a) [L. 'Speciosus'.] (۱) دیکھنے میں اچھا۔ (۲) بظاہر صحیح۔

Specious present : (n) حال محسوس۔

Speciously : (adv.) بظاہر صحیح طور پر۔

Speciousness : (n) دیکھنے میں اچھا ہونا ؛ ظاہری صحت۔

Speck : (n) [OE. 'Specca'.] (۱) چھوٹا سا دھبا ؛ داغ۔ (۲) (گرد وغیرہ کا) ذرہ ؛ ریزہ۔ (۳) داغ (جو پھلوں میں لگ جاتا ھے) ؛ داغ ثمر۔ (۴) زمین کا چھوٹا قطعہ۔ (۵) چھوٹا اور بلند بادل کا ٹکڑا۔

Speck : (n) [Du. 'Spek'.] (۱) دریائی جانور سیل ؛ وہیل وغیرہ کی چربی ۔ (۲) چربی دار گوشت ؛ چکنا گوشت (سور وغیرہ کا)۔

Speck : (v) (۱) دھبے ڈالنا ؛ داغدار کرنا یا ہونا۔ (۲) کپڑے سے داغ دھبے سے دور کرنا۔ (۳) محض دھبے میں تبدیل کر دینا۔

Specked : (a) داغ دار۔

Speckiness : (n) داغ دار ہونا۔

Speckle : (n) [MDu. 'Spekkel'.] (۱) دھبا ؛ داغ۔ (۲) چتی دار ؛ چتی دار بنانا۔

Speckle : (v) چھوٹے چھوٹے داغ ڈالنا ؛ دھبے ڈالنا۔

Speckle-belly : (n) (۱) (عام) غیر مقلد ؛ جو کلیسائے انگلستان کا رکن نہ ہو۔ (۲) بعض قسم کے پرندے یا مچھلیاں جن کے پیٹ چتی دار ہوتے ہیں۔

Speckled : (a) (۱) داغدار ؛ چتی دار۔ (۲) اخلاقی نقص سے سرزد (گناہ)۔ (۳) گوناگوں ؛ پچ رنگ ؛ بو قلمون۔

Speckledness : (n) بوقلمونی ؛ رنگ برنگ کا ہونا۔

Speckless : (n) بے داغ ؛ بے نقص ؛ صاف۔

Specklessly : (adv.) بے داغ ہوکر ؛ بغیر نقص کے۔

Specklessness : (n) بے داغ ہونا ؛ بے نقص ہونا۔

Speckly : (a) داغ دار ؛ چتی دار۔

Specksioneer : (n) [Du. 'Speksnijer'.] (وہیل مچھلی کے شکار میں) برچھا مارنے والوں کا افسر۔

Specky : (a) داغ دار ؛ دھبے دار۔

Spec(k)s : (n) عینک ؛ چشمہ۔

Spectacle : (n) [Fr.] (۱) تماشہ ؛ نظارہ ؛ منظر۔ (۲) وہ چیز جس پر سب کی نظر پڑے ؛ نظارہ ؛ منظر۔ (۳) عینک ؛ چشمہ۔ (۴) (مجازاً) ذریعہ ؛ واسطہ ؛ نقطۂ نظر ؛حسن ظن۔ (۵)(جمع) بلے باز کا دونوں باری میں صفر پر آؤٹ ہو جانا۔ (۶) نمائش۔

Spectacle : (n) [Fr.] خالی خولی تماشا۔

Spectacle case : (n) چشمہ کا خول۔

Spectacle owl : (n) ایک قسم کا الو۔

Spectacle-warbler : (n) ایک گانے والا پرندہ ۔

Spectacled : (a) (۱) عینک لگائے ہوئے ۔ (۲) (وہ جانور) جس کی آنکھوں کے اوپر عینک سے مشابہ نشان ہوں : چار چشم ۔

Spectacled bear : (n) جنوبی افریقہ کا ریچھ ۔

Spectacular : (n) (۱) قابل نظارہ چیز ۔ (۲) بڑی اشتہاری نمائش خصوصاً بجلی کی روشنی کی بنی ۔ (۳) لمبا ٹیلویژن پروگرام جس میں مشہور آرٹسٹ کام کریں ۔

Spectacular : (a) (۱) قابل تماشا : قابل نظارہ ۔ (۲) نمائشی : نظر فریب ۔ (۳) تماشہ بیں ۔

Spectacularly : (adv.) نظر فریب طریقے سے ۔

Spectant : (a) [L. 'Spectans'.] (نقابت) سامنے دیکھتا ہوا ۔

Spectate : (v) [L. 'Spectatus'.] دیکھنا : مشاہدہ کرنا ۔

Spectator : (n) (۱) تماشائی: ناظر: حاضر: مشاہد ۔ (۲) بعض جریدوں کے نام کے طور پر استعمال ہوتا ھے ۔

Spectator : (a) (۱) تماشائیوں کو کھینچنے والا ۔ (۲) جسے تماشائی استعمال کریں : تماشائیوں کے لئے بنا ہوا ۔

Spectatorial : (a) (۱) تماشائی سے متعلق ۔ (۲) رسالے کے مشاہدے جیسا ۔

Spectatorship : (n) تماشائی ہونا ۔

Spectatory : (n) تماشائیوں کی جماعت ۔

Spectatress / Spectatrix : (n) تماشائی عورت : ناظرہ ۔

Spectral : (a) (۱) روحانی : غیر جسمانی : غیر حقیقی : غیر مادی ۔ (۲) روح جیسا : آسیبی : روحی ۔ (۳) غلط : پر فریب ۔ (۴) طیفی ۔ (۵) (آنکھوں پر) روشنی کے عمل سے پیدا ۔

Spectrally : (adv.) ارواح کی طرح ۔

Spectre/ Specter : (n) [Fr. or L. 'Spectrum'.] (۱) روح (مردوں کی جو مجسم نظر آئے) : مجسم روح : آسیب ۔ (۲) پیکر خیالی ۔ (۳) (مجازاً) خوفناک چیز : ہیبت ناک چیز ۔ (۴) (حیوانیات) بعض جانوروں کے نام کے ساتھ لاغری ظاہر کرنے کے لئے آتا ھے ۔

Spectre-bat : (n) ایک قسم کی چمگاڈر ۔

Spectre-candle : (n) دیکھو Belemnite

Spectre-crab : (n) شیشہ کیکڑا : لاروائے سرطان بحری ۔

Spectre-insect : (n) سایہ حشرہ : عصا حشرہ ۔

Spectre-lemur : (n) لاغر لیمور : کعبیہ ۔

Spectre-shrimp : (n) ایک قسم کا دو گوں پایہ خار پوست ۔

Spectre-tarsier : (n) ایک لیمور نما جانور ۔

Spectro : (Prefix) سابقہ بمعنی "طیف" : "طیفی" ۔

Spectro balometer : (n) طیفی اشعاع پیما ۔

Spectrocolorometer : (n) طیفی الوان پیما ۔

Spectrocolometry : (n) طیفی الوان پیمائی ۔

Spectrogram : (n) نقشۂ طیف : طیفیہ ۔

Spectrograph : (n) طیف نگار ۔

Spectrographic : (a) طیف نگار کا ۔

Spectrography : (n) طیف نگاری ۔

Spectroheliograph : (n) طیفی شمس نگار ۔

Spectroheliographic : طیفی شمس نگاری سے متعلق ۔

Spectroheliscope : (n) طیفی شمس بین ۔

Spectrological : (a) طیفیاتی : علم طیف کا ۔

Spectrology : (n) (۱) طیفیات : علم الطیوف ۔ (۲) علم الارواح : بھوتوں کا علم ۔

Spectrometer : (n) طیف پیما : انحراف پیما ۔

Spectrometric : (a) طیف پیمائی سے متعلق ۔

Spectrophone : (n) صوتی طیف پیما : طیف فون ۔

Spectrophotometer : (n) طیفی ضیا پیما ۔

Spectropolarimeter : (n) طیفی قطب پیما۔

Spectroscope : (n) طیف پیما : طیف بین ۔

Spectroscope : (v) طیف بین کے ذریعہ جانچنا۔

Spectroscopic/-al : (a) (۱)طیف بین کے ذریعہ کیا ہوا : طیف پیما کا۔ (۲) طیف بین کا یا اس سے متعلق ۔ (۳) طیف بینی کا : طیف پیمائی کا۔

Spectroscopically : (adv.) طیف بینی کے ذریعہ :طیف پیمائی کے ذریعہ۔

Spectroscopist : (n) ماہر طیف بینی : عالم طیف پیمائی ۔

Spectroscopy : (n) طیف پیمائی : طیف بینی ۔

Spectrotelescope : (n) طیفی دوربین ۔

Spectrous : (a) دیکھو Spectral

Spectrum : (n) [L.] (۱) خیالی پیکر : وہمی صورت : طیف : توہم : بھوت ۔ (۲) طیف : نور کی شعاعوں یا کسی اور روشن قوت کی تصویر جس سے مختلف حصے اپنی انحراف پذیری کے لحاظ سے ترتیب وار نظر آتے ہیں ۔ (۳) عکس شعاعی : پس دید : کسی چیز کی تصویر جو آنکھیں بند کر دینے کے بعد بھی نظر کے سامنے رہتی ہے۔ (۴)(مجازاً) (کسی چیز کا) احاطہ : حلقۂ اثر : دائرہ ۔

Spectrum analysis : (n) طیفی تجزیہ ۔

Specular : (a) [L. 'Specularis'.] (۱) دھات کے آئینے کا۔ (۲)انعکاسی: چمکدار ۔ (۳) فلزی آئینہ لگا (دوربین) ۔ (۴) آلۂ اتساع کے ذریعہ کیا ہوا۔ (۵) نظر سے متعلق ۔ (۶) وسیع منظر پیش کرنے والی (اونچائی) ۔

Specular-iron/ -iron ore : (n) فلزی لوہا۔

Specular reflection : (n) انعکاس کامل۔

Specular stone : (n) ایک شفاف یا نیم شفاف مادہ جسے بطور آئینہ یا شیشہ استعمال کیا جاتا ہے ۔

Speculate: (v) [L. 'Speculare'.] (۱) تحقیق کرنا : خیالی گھوڑے دوڑانا : نظریہ قائم کرنا : قیاس سے کام کرنا ۔ (۲) سٹا کرنا : بدنی کا بیوپار کرنا ۔

Speculation : (n) (۱) تحقیق : غور و فکر : تفکر : نظریہ : قیاس : تحقیق نظری : تحقیق علمی ۔ (۲) سٹا کرنا : بدنی کے سودوں میں روپیہ لگانا : بدنی کا کاروبار کرنا : سٹا : سٹابازی ۔ (۳) تاش کا ایک کھیل جس میں پتوں کی خرید و فروخت ہوتی ہے ۔ (۴) رجم بالغیب ۔

In speculation : (n) قیاس میں :غیر عملی طور پر : زیرغور۔

On speculation : بخیال امکان : امید پر ۔

Speculatist : (n) (۱) مفکر : نظریہ قائم کرنے والا : غیر عملی آدمی ۔ (۲) سٹے باز ۔

Speculative : (a) (۱) نظری : خیالی : قیاسی : عملی ۔ (۲) قیاس کرنے والا: تخمینی ۔ (۳) قابل مشاہدہ ۔ (۴) سٹا کرنے والا : سٹابازوں کا : قماری ۔

The speculative : قیاس پر مبنی چیز ۔

Speculatively : (adv.) نظری حیثیت سے : خیالی طور پر : سٹے کے طور پر ۔

Speculativeness : (n) نظری یا خیالی ہونا۔

Speculator : (n) (۱) مفکر ۔ (۲) سٹے باز : سٹاکار : زرباز ۔ (۳)عالم نظری ۔ (۴) راجم بالغیب ۔ (۵) پہرہ دار : سنتری ۔

Speculatrix : (n) (۱) مفکر ۔ (۲) سٹے باز عورت ۔

Speculist : (n) دیکھو Speculatist

Speculum : (n) [L.] (۱) ایک آلہ جس سے منافذ بدن انسانی کو چوڑا کر کے امتحان کیا جاتا ہے : منظار : آلۂ اتساع ۔ (۲) آئینہ جو صیقل شدہ دھات سے بنایا جاتا ہے : فلزی آئینہ : نور انداز ۔ (۳) پرندوں کے شہپروں کا وہ حصہ جس کا رنگ باقی سطح سے جدا ہوتا ہے : قطعۂ شہپر ۔

Speculum forceps : (n) منظاری چمٹی ۔

Speculum metal : (n) آئینہ دھات : تانبے اور ٹین کا بھرت جو آئینہ بنانے میں کام آتا ہے ۔

Speech : (n) [OE. 'Spec'.] (۱) قوت نطق : قوت گفتار : قوت گویائی: بولنے کی قوت ۔ (۲) قول : بات ۔ (۳) تقریر : اسپیچ ۔ (۴) کسی قوم یا ملک کی زبان : بولی ۔ (۵) باجوں کی آواز (بلحاظ اچھے یا برے ہونے کے) ۔ (۶) بولی : بولنے کا طرز : طرز گفتگو ۔ (۷) اسکول کے سالانہ جلسہ میں پڑھی جانے والی تقریر۔

Speech : (v) تقریر کرنا : اسپیچ دینا۔

Speech centre : (n) دماغ کے وہ اعصاب جو قوت گویائی کو کنٹرول کرتے ہیں : نطقی اعصاب۔

Speech craft : (n) گویائی کا علم : علم نطق۔

Speech-day : (n) اسکولوں کا سالانہ جلسہ جس میں انعام تقسیم کیا جاتا ھے اور نظمیں وغیرہ پڑھی جاتی ہیں۔

Speech defect : (n) قوت گویائی کا نقص۔

Speech-maker : (n) مقرر : خطیب۔

Speech-making : (n) تقریر : خطابت : تقریر کرنا۔

Speech-organ : (n) نطقی عضو۔

Speech reading : (n) گونگے اور بہرے شخص کا بولنے والے کے ھونٹوں کو دیکھ کر بات سمجھ لینا۔

Speech-sound : (n) گفتاری آواز۔

Speechful : (a) (۱) باتونی : زیادہ گو : بسیار گو : بکی۔ (۲) پر معنی (آنکھ، چہرہ وغیرہ)۔

Speechfulness : (n) باتونی ھونا : بسیار گوئی۔

Speechification : (n) (۱) تقریر بازی۔ (۲) تقریر : تقریر کا موقع۔

Speechifier : (n) تقریر باز : تقریر کی صلاحیت رکھنے والا

Speechifier : (n) تقریر باز : تقریر کی صلاحیت رکھنے والا۔

Speechify : (v) (۱) لیکچر بازی کرنا : تقریر بازی کرنا۔ (۲) تقریر کرنا : خطاب کرنا۔

Speechifying : (n) (۱) تقریر کرنا : تقریر بازی۔ (۲) جلسہ عام سے خطاب کرنا یا کرنے کا موقع۔

Speeching : (n) تقریر بازی : تقریر کرنا : تقریر کا فن : تقریر۔

Speechless : (a) (۱) گونگا : بے نطق۔ (۲) گونگاپن۔ (۳) (بیماری، چوٹ یا تکان کی وجہ سے) بولنے سے قاصر۔ (۴)(حیرت، ڈر وغیرہ یا زیادہ شراب نوشی کی وجہ سے) عارضی گونگا : سکوت زدہ۔ (۵) خاموش : کم گو۔ (٦) سلکت : چپ۔ (۷) خاموش۔ (۸) بولنے سے قاصر۔

Speechlessly : (adv.) بے زبانی سے۔

Speechlessness : (n) بے زبانی : گونگاپن۔

Speechlike : (a) تقریر سے مشابہ۔

Speechreading : (n) گونگے اور بہرے شخص کا بولنے والے کے ھونٹوں کو دیکھ کر بات سمجھ لینا۔

Speechway : (n) کسی خاص قوم یا خطے کا بولنے کا طرز۔

Speed : (n) [OE. 'Sped'.] (۱) سرعت انتقال : پھرتی : جلدی : مستعدی : ترت پھرت۔ (۲) قوت رفتار : قوت کار۔ (۳)شرح رفتار : مقدار معینہ (کارکردگی) : چال۔ (۴)(تصویر کشی) نسبتی تیزی (جس سے فلم پلیٹ وغیرہ حرکت کرتی ھے) فلم کی حساسیت۔ (۵) چرخی کا وہ حصہ جو خاص شرح رفتار بتاتا ھے۔ (٦) (موٹر کا) ترسیلی گیرہ۔ (۷) خاطر خواہ چیز یا آدمی۔ (۸)(بیس بال میں) تیز گیند پھینکنے کی صلاحیت۔

At full speed : نہایت تیزی سے۔

At speed : تیزی سے : پھرتی سے۔

To make a speed : جلدی کرنا : پھرتی کرنا۔

Speed : (v) (۱) جلدی جلدی چلنا : قدم اٹھا کر چلنا۔ (۲) جلد چلا جانا۔ (۳) روانہ کرنا : جلدی رخصت کرنا : دعائے خیر سے روانہ کرنا۔ (۴) رفتار کو ایک انداز پر رکھنا (انجن وغیرہ کی) : مقررہ رفتار سے چلانا۔ (۵) غیر قانونی یا خطرناک رفتار سے چلانا۔ (٦)کامیاب ھونا یا کرنا : فائز المرام ھونا یا کرنا : پروان چڑھانا۔ (۷) مدد کرنا : بڑھانا : اعانت کرنا : ترقی دینا۔ (۸) مار ڈالنا : برباد کرنا (آدمی وغیرہ کو)۔ (۹) جلدی کرنا۔ (۱۰) وقت گذارنا : جلدی وقت گذرنا۔

Speed : (a) شرح رفتار سے متعلق : رفتار درست کرنے والا : رفتار بتانے والا : رفتار پکڑنے والا۔

Speed-boat : (n) تیز رفتار موٹر کشتی۔

Speed-cop : (n) (عام) پولس جو موٹر چلانے والوں کی رفتار پر نظر رکھتی ھے۔

Speed counter : (n) گردش نگار۔

Speed-gear : (n) بائیسکل وغیرہ کی رفتار کو ٹھیک کرنے کا پرزہ۔

Speed indicator : (n) رفتار نما۔

Speed limit : (n) حد رفتار ۔

Speed-man : (n) تیز رفتار سائیکل سوار ۔

Speed merchant : (n) (عام) تیز رفتاری سے موٹر چلانے والا ۔

Speed-test : (n) آزمائش رفتار : امتحان رفتار ۔

Speed trap : (n) سڑک کا وہ حصہ جہاں خفیہ طور پر معینہ شرح رفتار سے تیز گاڑی چلانے والوں کو دیکھا جاتا ھے ۔

Speed up : (n) شرح رفتار زیادہ کرنا (کام ، پیداوار وغیرہ میں) ۔

Speeder : (n) (۱) تیز چلانے والا ۔ (۲) رفتار کو ٹھیک کرنے یا تیز کرنے کا آلہ : رفتار گر : مسرع (پرزہ)۔ (۳) مددگار : معاون : ترقی دینے والا ۔

Speedful : (a) تیز : تیز رفتار ۔

Speedfully : (adv.) تیزی سے : تیز رفتاری سے ۔

Speedily : (adv.) (۱) جلدی سے : فوراً ۔ (۲) تیزی سے : سرعت کے ساتھ ۔

Speediness : (n) جلدی : تیزی ۔

Speeding : (a) تیز رفتار ۔

Speeding : (n) تیزی سے جانا : تیز رفتاری : غیر قانونی رفتار سے موٹر چلانا ۔

Speeding up : (n) تسریع : تیز کاری : تند کاری ۔

Speedless : (a) غیر منفعت بخش : غیر مؤثر : ناکام ۔

Speedometer : (n) رفتار پیما ۔

Speedster : (n) (۱) تیز رفتاری سے موٹر چلانے والا ۔ (۲) تیز رفتار موٹر وغیرہ ۔

Speedway : (n) (۱) تیز رفتاری سے موٹر یا بائیسکل چلانے کا خاص دستہ ۔ (۲) موٹر یا بائیسکل کے مقابلے کا میدان ۔

Speedwell : (n) جڑی بوٹی کی قسم جو بیل کی طرح چڑھتی ھے ۔

Speedy : (a) (۱) جلد : تیز ۔ (۲) فوری : بلاتا خیر ۔ (۳) تیز رفتار : سریع ۔

Speedy-cut : (n) گھوڑے کے اگلے پیر کے گھٹنے کے پاس کا اندرونی زخم یا چوٹ جو ٹانگ کے آپس میں رگڑا جانے سے ہوتا ھے ۔

Spêel : (n) [ME.] چھپٹی : کٹی : پتلا ٹکڑا ۔

Speel : (v) [Origin unkn.] دیکھو Speal

Speer : (v) [OE. 'Spyrian'.] (۱) پوچھنا : سوال کرنا ۔ (۲) تفتیش کرنا : تحقیق کرنا ۔ (۳) تحقیق کر کے پتہ لگانا ۔ (۴)سوال پوچھنا ۔ (۵) استفسار کرنا : سوال کرنا ۔

Speer : (v) دیکھو Peer

Speiss : (n) [G. 'Speise'.] سنکھیا : لوھے وغیرہ کے مرکبات جو بعض قسم کے کچے سیسے کو صاف کرتے ہوئے پیدا ہوتے ہیں ۔

Speiss-cobalt : (n) سفید کوبالٹ ۔

Spek-boom/ Speck- : (n) [Du. 'Spek' + 'boom'.] جنوبی افریقہ کا ایک درخت یااس کی لکڑی ۔

Spelaean/ Spelean : (a) [L. 'Spelaem'.] (۱) غار باش : غار نشیں : گپھا باشی : غار میں رہنے والا ۔ (۲) منسوب بہ غار ۔ (۳)غار کی طرح کا ۔

Spelaelogical/ Speleiological : (n) کہفیاتی : علم غاراں سے متعلق ۔

Spelaelogically/ Speleologically : (adv.) کہفیات کی رو سے ۔

Spelaelogist/ Speleologist : (n) کہفیات داں ۔

Spelaelogy/ Speleology : (n) [Fr. 'Speleologie'.] کہفیات : علم غاراں ۔

Spelder : (v) [ME. 'Spelden'.] (۱) پھاڑنا : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ (۲) دراز ہونا : پاؤں پسارنا : لیٹنا ۔

Spelding : (n) ایک قسم کی چھوٹی مچھلی جسے دھوپ میں سکھا کر محفوظ کیا جاتا ھے ۔

Spelicna : (۱) ایک کھیل جو لکڑی یاہڈی کو جفتی سے کھیلا جاتا ھے ۔ (۲) دیکھو Spillikin ۔

Spelk : (n) [OE. 'Spelc'.] (۱) (جراحی) کھپچی ۔ (۲) لکڑی کا پتلا ٹکڑا : کھپچی : چھپٹی ۔ (۳) چھپر بنانے کا بانس وغیرہ ۔

Spell : (n) [OE. 'Spel(l)'.] (۱) منتر : منتر کے بول : ٹوٹا : فسوں : سحر : جادو : پڑھنت ۔ (۲) کشش : جذب : موہ : فریندگی (جو کسی کی ذات یا کسی شکل یا وصف میں پائی جائے)۔

Spell : (n) Knur and (۱) چھپٹی : ٹکڑا : پارہ ۔ (۲)سلاخ : سریا ۔ (۳) Knur and spell کھیل کا پھندا ۔ (۴) کمان کے پچھلی حصے کی چھپٹی ۔

Spell : (n) (۱) باری ۔ (۲) اس قدر کام جو ایک دفعہ میں ہو ۔ (۲)غیر معینہ مدت یا وقفہ ۔ (۴) کسی خاص موسم کی مدت ۔ (۵)(طبیعت کی) ناسازی کی مدت : دورہ ۔ (۶)تھوڑی سی دیر : وقفہ : دم کے دم ۔

By spells : تھوڑے تھوڑے وقفے سے ۔

Spell : (v) [OFr. 'Espel(l)er'.] (۱) تلفظ کرنا : ہجے کرنا : ہجے کر کے لکھنا : مشکل سے پڑھنا ۔ (۲) (مجازاً) پتا لگانا : اندازہ کرنا : گمان کرنا ۔ (۳) (پڑھ کر) سمجھنا ۔ (۴) (حرفوں کا) لفظ بنانا : حرفوں سے لفظ بنانا ۔ (۵) معنی رکھنا : معنی ہونا : مفہوم ہونا : مراد ہونا : مضمون ہونا : دلالت کرنا ۔ (۶) مطالعہ کرنا : غور و فکر کرنا ۔ (۷)کسی چیز کی خواہش ظاہر کرنا ۔

To spell able : صلاحیت رکھنا : اہل ہونا ۔

To spell short : صاف گوئی سے کام لینا : اکھڑپن سے جواب دینا ۔

Spell : (v) (۱) کسی دوسرے کی جگہ کام کرنا : بدلی میں کام کرنا : ہاتھ بٹانا ۔ (۲) (گھوڑے کو) آرام دینا : فرصت دینا ۔ (۳)(بحری) (پمپ وغیرہ پر) باری بدلنا : نوبت بدلنا ۔ (۴) باری باری کرنا ۔ (۵) (آسٹریلیا) آرام لینا ۔ دم لینا۔

Spell : (v) (۱) سحر کرنا : جادو کرنا : جادو یا منتر پھونکنا ۔ (۲)منتر سے دور کرنا : جادو کی طاقت سے حفاظت کرنا ۔ (۳)طلسماتی صفت سے متصف کرنا : مسحور کرنا ۔

Spell-bind : (v) مسحور کرنا : سحر کرنا : جادو کرنا : رجھانا : لبھانا ۔

Spell-blinder : (n) سیاسی مقرر جو سامعین کو مبہوت کر دے : سحر آفریں مقرر ۔

Spell-bound : (a) مسحور : مسخر : متوالا : موہا ہوا : مبہوت ۔

Spell down : (v) ہجے کے مقابلے میں شکست دینا ۔

Spell oh! (ho!) : کام بند کرنے کا اشارہ یا حکم ۔

Spell out : (v) ہجے کر کر کے پڑھانا : (لفظ یا کتاب کا) مشکل سے حرف حرف کر کے پڑھنا ۔

Speller : (n) (۱) ہجے کرنے والا ۔ (۲) تلفظ کی کتاب : ہجے کی کتاب ۔

Speller : (n) ہرن کے سینگ کا ایک حصہ ۔

Spellful : (a) ساحرانہ : فسوں ساز : دلفریب : دلآویز ۔

Spelling : (n) (۱) ہجے : تلفظ ۔ (۲) املا : علم ہجا ۔

Spelling-bee : (n) تلفظ یا ہجے کا مقابلہ ۔

Spelling book : (n) ہجے سکھانے کی کتاب ۔

Spelt : (n) [Late L. 'Spelta'.] ایک قسم کا گیہوں جس کا آٹا نہایت باریک اور عمدہ ہوتا ھے : جرمن گیہوں ۔

Spelt : (v) (اناج کا) چھلکا اتارنا : بھوسی اتارنا : (سیم وغیرہ کو) توڑنا ۔

Spelter : (n) [OFr. 'Espeautre'.] (۱) جست (دھات) ۔ (۲) جست کا بھرت ۔

Spelter : (v) جست کی بھرت سے جوڑنا ۔

Speluncar : (a) [L. 'Spelunca' + -ar.] بخار سے متعلق ۔

Spelunker : (n) غاروں کی تلاش کرنے والا : غاروں کا مطالعہ کرنے والا ۔

Spence : (n) [OFr. 'Despense'.] (۱) مودی خانہ : گدام : نعمت خانہ : بھنڈار ۔ (۲) دیوان خانہ : خلوت خانہ ۔

Spencer : (n) [From the family name 'Spencer'.] (۱) نیم تنہ : مرزائی (مردانہ) : ابتدائی انیسویں صدی عیسوی کا چھوٹا اوور کوٹ (زنانہ یا بچوں کا) ۔

Spencer : (n) چھوٹا بادبان جو طوفانی موسم میں مستول پر چڑھایا جاتا ھے اور ایک لٹھے سے بندھا رہتا ھے ۔

Spencerian : (a) [f. Herbert Spencer, the philospher.] اسپنسر کا یا اس کے فلسفہ اور معتقدات سے متعلق ۔

Spencerian : (n) اسپنسر کا پیرو ۔

Spencerianism : (n) اسپنسر کا نظام فلسفہ یا اس کی تعلیم ۔

Spencerism : (n) ہربرٹ اسپنسر کے فلسفیانہ معتقدات : جن میں نظام عالم کی توجیہ میکانیات کے قوانین کی رو سے کی گئی ھے ۔

Spend : (n) خرچ ؛ صرف کرنا ۔

On or upon the spend : خرچ میں مشغول ۔

Spend : (v) [OE. 'Spendan'.] (۱) خرچ کرنا یا ھونا ؛ صرف کرنا یا ھونا ۔ (۲) گزرنا ؛ گزارنا (وقت وغیرہ کا) ۔ (۳) ختم کرنا یا ھونا ؛ ھوچکنا ؛ رہ جانا ؛ زور کم ھو جانا ۔ (۴)(بحری) مستول کا جاتے رہنا (طوفان وغیرہ کی وجہ سے) ۔ (۵) بالکل ختم ھو جانا ؛ از کار رفتہ ھو جانا. (۶) خرچ کرانا ۔ (۷) (دن ، شام وغیرہ) سماجی گفتگو یا تفریح میں گذارنا ۔ (۸) تھك جانا ۔ (۹) (خون ، جان وغیرہ کا) نقصان اٹھانا ؛ خون بہانا ؛ (آنسو) بہانا ۔ (۱۰) کھا جانا ؛ پی جانا ۔ (۱۱) (زراعت) (فصل وغیرہ کو) مویشی کو کھلا دینا ۔ (۱۲) بولنا ؛ تقریر کرنا؛ آواز نکالنا ۔ (۱۳) برباد کرنا ؛ اڑانا ؛ پھونك دینا ۔ (۱۴) (وقت ، زندگی) گزرنے دینا ۔ (۱۵) (کھانا ، گیہوں وغیرہ کا) کسی خاص قسم کا ھونا ؛ جلد خراب نہ ھونا ۔

Spendable : (a) قابل خرچ ؛ خرچ کرنے کے لائق ۔

Spender : (n) (۱) خرچ کرنے والا ؛ فضول خرچ ؛ مسرف ۔ (۲) برباد کرنے والا ؛ استعمال کرنے والا ۔ (۳) (دباغی) وہ گڈھا جس میں چھال بھگوئی جاتی ھے ۔

Spending : (n) (۱) خرچ کرنا ؛ صرف کرنا ؛ خرچ ۔ (۲) ضائع شدگی ۔

Spending money : (n) جیب خرچ کی رقم ۔

Spending unit : (n) اکیلا رہنے والا شخص یا مشترکہ خاندان ۔

Spendthrift : (n) (۱) فضول خرچ ؛ کھاؤ اڑاؤ ؛ مسرف ۔ (۲) برباد کرنے والا ؛ ضائع کرنے والا ۔

Spendthrift : (a) فضول خرچ ؛ برباد کرنے والا ۔

Spendthrifty : (a) دیکھو Spendthrift

Spenserian : (a) [f. name of the poet Edmund Spenser.] اسپنسری ؛ منسوب نہ اڈمنڈ اسپنسر ۔

Spenserian : (n) (۱) دیکھو Spenserian stanza ۔ (۲) اسپنسر کا پیرو ؛ اسپنسر کی نقل کرنے والا ؛ دبستان اسپنسر کا شاعر ۔

Spenserian stanza : (n) ایک خاص بحر جو اسپنسر کی کتاب Faerie Queene میں استعمال کی گئی ھے ۔

Spent : (a) (۱) خرچ کیا ھوا ؛ استعمال کیا ھوا ۔ (۲) ختم ؛ آخر ؛ فیصل ۔ (۳) تھکا ھوا (آدمی یا جانور) ۔ (۴) ناکارہ ؛ ازکار رفتہ ۔ (۵) (مچھلی) انڈے دی ھوئی ۔

Speolgy : (n) کہفیات ؛ علم غاراں ۔

Speos : (n) [Gr. 'Speos'.] (مصر کا) غاروں کا مندر یا مقبرہ ۔

Sperling : (n) دیکھو Sparling

Sperm : (n) [late L. 'Sperma'.] (۱) نر کا مادۂ تولید ؛ منی ؛ نطفہ ؛ تخم ۔ (۲)کرم منی؛ منی حوین۔ (۳)(مجازاً) مادہ ؛ ماخذ ۔ (۴) Spermaceti sperm whale کا مخفف ۔ (۵)غیر ماہی ؛ قیطس ۔ (۶) شمع جو سپرم وہیل کے سر سے نکلنے والے روغنی مادہ سے بنتی ھے ۔

Sperm-candle : (n) سپرم وہیل کے سر سے نکلے روغنی مادے کی بتی ۔

Sperm-cell : (n) منوی خلیہ ۔

Sperm-whale/ Sperm whale : (n) وہیل مچھلی جس میں سے روغنی مادہ نکلتا ھے ؛ سپرم وہیل ۔

Sperm-whaler : (n) سپرم وہیل پکڑنے والا آدمی یا جہاز ۔

Spermaceti : (n) [mod. L.] ایک روغنی مادہ جو سپرم وہیل کے سر میں جمع ھوتا ھے اور جس سے بتی اور مرہم وغیرہ بنتا ھے ۔

Spermaduct : (n) (حیوانیات) قنات منوی ؛ منی کا مسامہ ۔

Spermagone : (n) بذرك دان ۔

Spermagonium : (n) [L.] (نباتیات) بذرك دان ۔

Spermalist : (n) قائل کمال نطفہ ۔

Spermaphore : (n) (نباتیات) پودوں کی آنول نال ۔

Spermarium : (n) [L.] خصیہ ؛ خایہ ؛ غدود منی ؛ نر کے جسم کا ایک غدہ جس میں مادۂ تولید ھوتا ھے ۔

Spermary : (n) [L.] دیکھو Spermarium

Spermatheca : (n) [f. Sperm + theca.] (بعض کرم کی) مادہ کے

جسم کا کیسہ جس میں منی جاتی ھے :کیسہ کرم منی ۔

Spermathecal : (a) کیسۂ کرم منی سے متعلق ۔

Spermatic : (a) [late L. 'Spermaticus'.] (۱) متعلق به منی یاخصیه : خصیوی ۔ (۲) تخم آور : نطفه دار ۔ (۳) منی سے مشابه: نطفیہ نما ۔ (۴) تولیدی : باتخم ۔

Spermatic artery : (n) منوی شریان ۔

Spermatic cord : (n) حَبل المنویه : منوی عصبه ۔

Spermatic duct : (n) قنات منوی ۔

Spermatic fluid : (n) منی : نطفه : دھات ۔

Spermatic vein : (n) منوی ورید ۔

Spermatically : (adv.) منی کی طرح : تولیدی لحاظ سے ۔

Spermatid : (n) منوی نہوض ۔

Spermatiferous : (a) بذرک بردار ۔

Spermatin : (n) [Fr. 'Spermatine'.] منی کا البومینی ماده ۔

Spermatiophore : (n) تخمک بردار : بذرک بردار ۔

Spermatism : (n) (۱) اخروج منی : تمنیه ۔ (۲) منویت ۔

Spermatist : (n) دیکھو Spermalist

Spermatium : (n) [Gr. 'Spermation'.] (نباتیات) بذرک : تخمک ۔

Spermatization : (n) منی کا اخراج ۔

Spermatize : (v) منی کا خارج ھونا ۔

Spermato- : (Prefix) [Gr. 'Spermato'.] سابقه بمعنی "منی" ۔

Spermatoblast : (n) منوی نہوض : نر کی منی کا بارور جرثومه ۔

Spermatocele : (n) (مرضیات) سلعۂ خصیه ۔

Spermatocide : (n) کرم منی کش ۔

Spermatocyst : (n) کیسۂ منوی ۔

Spermatocyte : (n) منوی خلیه ۔

Spermatogenesis : (n) تولید منی : تشکیل نطفه : منی کی نشو و نما : فطر المنی ۔

Spermatogenetic : (a) تولید منی سے متعلق : تشکیل نطفه سے متعلق ۔

Spermatogenic : (a) دیکھو Spermatatogenetic

Spermatogeny : (n) تولید منی : تشکیل نطفه ۔

Spermatogonium : (n) منوی مادر خلیه ۔

Spermatoid : (a) منی نما : منی سا ۔

Spermatological : (a) متعلق به علم منی یا علم بذور : علم نطفی ۔

Spermatology : (n) علم نطفه : علم منی : علم البذور ۔

Spermatophoral : (a) منی دان سے متعلق ۔

Spermatophore : (n) (۱) (منی) منی دان : منی بردار ۔ (۲) (نباتیات) بذرک دن کا ایک حصه جس میں بذرک پیدا ھوتا ھے ۔

Spermatophorous : (a) منی بردار سے متعلق ۔

Spermatophyte : (n) تخم پودا : تخم بردار پودا ۔

Spermatoplasm : (n) نطفه مایه : منی مایه ۔

Spermatorrhea : (n) جریان : سیلان منی : مذی ۔

Spermatospore : (n) بذره دان ۔

Spermatozoal : (a) نطفه سے متعلق : بارور مادۂ نر سے متعلق ۔

Spermatozoid : (n) (۱) نر گمٹه ۔ (۲) منوین حوین نما ۔ (۳) (نباتیات) (بعض اشنوں کا) چھوٹا سا بذره ۔

Spermatozoon : (n) منوی حوین : کرم منی ۔

Spermaturia : (n) (طب) منی بولی : پیشاب کے ساتھ منی کا اخراج ۔

Spermi- : (Prefix) سابقه بمعنی "منی" ۔

Spermiation : (n) نطفے کااخراج : منی کا اخراج ۔

Spermicide : (n) دیکھو Spermatocide

Spermiducy : (n) دیکھو Spermaduct

Spermism : (n) یہ نظریہ کہ نر کی منی میں پیدا ہونے والے حیوان کا کامل مادہ موجود ہے ؛ کمال منی ؛ کمال نطفہ ۔

Spermist : (n) قائل کمال نطفہ ۔

Spermo- : (Prefix) سابقہ بمعنی "منی" ؛ "تخم" ۔

Spermoblast : (n) دیکھو Spermatoblast

Spermoderm : (n) پوست تخم ؛ پوست بیرونی ۔

Spermogonium : (n) بذرک دان ۔

Spermology : (n) (۱) دیکھو Spermatolgy ۔ (۲) (نباتیات) بیجوں کا علم ؛ علم البذور ؛ بذریات ۔

Spermophile : (n) ایک قسم کی گلہری ؛ تخم پسند ۔

Spermophore : (n) (نباتیات) پودوں کاآنول نال ۔

Spermophyte : (n) (نباتیات) تخمی پودے ۔

Spermophytic : (a) تخم زار ۔

Spermospore : (a) (عضویات) مرکب خانہ دار کمیت جس سے منوی ریشے بنتے ہیں ۔

Spermotoxin : (n) (کیمیا) ایک قسم کا سپرم جو نطفے کو تباہ کر دیتا ہے ۔

Spermous : (a) منی سے مشابہ ؛ نطفے سے پیدا ۔

Speronara : (n) [It.] جنوبی اٹلی اور مالٹا میں استعمال ہونے والی ایک کشتی ۔

Sperse : (v) [f. Disperse.] (۱) چھینٹنا ؛ منتشر کرنا ۔ (۲) مختلف سمت میں جانا ۔

Spessartine : (n) [Fr.] تامڑا کی ایک قسم ۔

Spessartite: (n) دیکھو Spessartine

Spet : (v) [OE. 'Spaetan'.] تھوکنا ۔

Spet : (n) تھوک ۔

Spetch : (n) [Origin unkn.] بے کمائے ہوئے چمڑے کا ٹکڑا جس سے سریس وغیرہ بنتا ہے ۔

Spetch : (v) مرمت کرنا ؛ پیوند لگانا ۔

Spew : (n) قے ۔

Spew : (v) [OE. 'Spiwan'.] (۱) قے کرنا؛ استفراغ ہونا۔ (۲)(نفرت سے) نکال پھینکنا ؛ مسترد کرنا ۔ (۳) نکل جانا ؛ بہہ جانا؛ بہہ نکلنا ۔ (۴) (زمین) مرطوبیت کی وجہ سے پھول جانا ۔(۵) نکال باہر کرنا ۔

Spewer : (n) قے کرنے والا؛ نکال باہر کرنے والا ۔

Spewiness : (n) مرطوبیت ؛ دلدلی ہونا ۔

Spewy : (a) (زمین) دلدلی ؛ بہت زیادہ مرطوب ۔

Sphacelate : (v) [f. Sphacelous + -ate.] مردہ ہو جانا ؛ سڑ جانا ؛ گل جانا یا گلا دینا (ہڈی گوشت کا)۔

Sphacelated : (a) (۱) مردہ ۔ (۲) سڑا ہوا ؛ گلا ہوا ۔

Sphacelation : (n) سڑ جانا ؛ گل جانا ۔

Sphacelia : (n) [mod. L.] سماروغ کا پہلا مرحلہ یا پہلی حالت ۔

Sphacelous : (a) انحطاط استخواں یانسیج سے متعلق ۔

Sphacelus : (n) [Gr. 'Sphakelos'.] (۱) (مرضیات) انحطاط استخواں ؛ انحطاط نسیج ؛ سڑنا (گوشت کا) ۔ (۲)مردار گوشت ؛ سڑے ہوئے نسیجوں کا گچھا ۔

Sphaeridium : (n) [mod. L.] (حیوانیات) گول دانہ ۔

Sphaero- : جزو ترکیبی بمعنی "کرہ" ۔

Sphaerosiderite : (n) گول شہابی آہن ۔

Sphaerospore : (n) (نباتیات) بعض اشنہ نماؤں کا چہار تہ پرزہ ۔

Sphagnous : (a) (۱) دلدلی گھاس کی طرح کا ۔ (۲) دلدلی گھاس پیدا کرنے والا ؛ جہاں دلدلی گھاس کثرت سے ہو ۔

Sphagnum : (n) [Gr. 'Sphagnos'.] دلدلی اشنہ ؛ دلدلی کائی ؛ ایک قسم کی کائی نما گھاس جو دلدل میں اگتی ہے ۔

Sphalerite : (n) [Gr. 'Sphaleros' + -ite.] امتزاج جست ۔

Sphandone : (n) [Gr. 'Sphendone'.] (۱) قدیم یونانی عورتوں کا موباف ۔ (۲) قدیم یونان کے اسٹیڈیم کا نیم دائروی حصہ (آخر کا) ۔

Sphene : (n) [Fr.] ٹٹانیم کا نمک ۔

Sphenethmoid : (n) [Gr. 'Sphen' + ethmoid.] چپنی ہڈی ۔

Spheniscan : (n) [mod. L. 'Spheniscus' + -an.] نر بطریق ؛ ایک قسم کا پنگوئن ۔

Spheno- : (Prefix) [Gr. 'Spheno-'.] سابقہ بمعنی "فانہ" (خاص کر) فانہ نما ہڈی (کے معنوں میں) ۔

Spheno-maxillary : (n) فانہ نما فکی ۔

Sphenoblasilar : (a) فانہ نما اساسی ۔

Sphenodon : (n) نیوزی لینڈ کی ایک قسم کی چھپکلی ۔

Sphenogram : (n) میخی یا پیکانی حروف : تکونی تحریر ۔

Sphenograph : (n) تکون نگاری ؛ پیکانی تحریر ۔

Sphenoid : (a) فانہ کی شکل کا ؛ فانہ نما ۔

Sphenoid : (n) فانہ نما ہڈی ؛ استخوان جمجمہ ۔

Sphenoidal : (a) فانہ نما ہڈی سے متعلق ؛ متعلق بہ استخوان جمجمہ ۔

Sphenophyllum : (n) متحجر پودوں کی ایک جنس ۔

Sphenotemporal : (a) (تشریح) فانہ صدفی ۔

Sphenotic : (a) (بعض مچھلی اور پرندوں کی) فانہ نما ہڈی اور کان کی ہڈی سے متعلق ؛ وتدی ۔

Sphenotic : (n) فانہ نما اور کان کی ہڈی ؛ وتدی ۔

Spheral : (a) [late L. 'Sphaeralis' + -al.] (۱) مدور ؛ گول ۔ (۲) کروی ۔ (۳) (مجازاً) متناسب طور پر گول یا کامل ۔ (۴) قدیم فلکیات سے متعلق ۔

Sphere : (n) [ME. 'Sper(e)'.] (۱) کرہ ؛ گولا ۔ (۲) آسمان ؛ فلک ۔ (۳) جرم فلکی ؛ جرم سماوی ۔ (۴) ارض یا افلاک کا کرہ (نقشہ) ۔ (۵) کھوکھلے شفاف کروں میں سے کوئی ایک کرہ جو قدیم منجمین کے اعتقاد کے بموجب زمین کے گرد گھومتے تھے اور ان میں دوسرے اجرام فلکی (چاند اور سورج ، سیارے ، ستارے) جڑے ہوتے تھے ۔ (۶) میدان عمل ؛ حلقۂ اثر و اختیار یا علم ۔ (۷) گردو پیش کے حالات ؛ ماحول ۔ (۸) رتبہ ؛ منزلت ۔ (۹) مدور چیز ؛ گلوب ۔

Armillary sphere : دیکھو Armillary

Sphere : (v) (۱) کرہ سے محیط کرنا ؛ گرد کرہ بنانا ؛ کرہ کر دینا ۔ (۲) کرہ بنانا ؛ شراب سے بھر دینا ۔ (۳) (مجازاً) مکمل کر دینا ۔ (۴) کرہ میں رکھنا ؛ اجرام فلکی میں رکھنا (نقشے میں) ۔ (۵) (مجازاً) الگ کر دینا ۔ (۶) گھمانا ؛ الگ کر دینا ۔ (۷) آسمان پر چڑھنا ؛ خاص فوقیت دینا ۔

Sphere of action : (n) دائرہ عمل ۔

Sphere of influence : (n) دائرہ رسوخ ؛ دائرۂ اقتدار ۔

Sphereless : (a) (۱) ادھر ادھر پھرنے والا ؛ آوارہ گرد ۔ (۲) بے ستارہ ؛ جس میں ستارے نظر نہ آئیں ۔

Spheric : (a) (۱) فلکی ؛ سماوی ۔ (۲) کروی ؛ کرہ نما ۔

Spheric : (n) کروی علم ہندسہ یا علم مثلث ۔

Spherical : (a) (۱) مدور ؛ کروی ؛ کرے کی شکل کا ۔ (۲) (ریاضیات) کروی ۔ (۳) کروی ؛ کرہ نما ؛ کرہ سے متعلق ۔ (۴) فلکی ؛ سماوی ۔

Spherical aberration : (n) کروی ضلالت ۔

Spherical angle : (n) کروی زاویہ ؛ زاویہ مستدیر ۔

Spherical astronomy : (n) کروی ہیئت ۔

Spherical geometry : (n) کروی ہندسہ ۔

Spherical glass : (n) کروی شیشہ ۔

Spherical lens : (n) کروی عدسہ ۔

Spherical mirror : (n) کروی آئینہ ۔

Spherical triangle : (n) کروی مثلث ؛ مثلث جو بڑے دائروں کے قوسوں سے محیط ہوں ۔

Spherical trigonometry : (n) کروی مثلثیات ؛ کروی علم مثلث ۔

Sphericality : (n) کرویت ۔

Spherically : (adv.) کرہ کے طور پر : بوضع کرہ ۔

Sphericity : (n) کرویت ۔

Spherico- : (Prefix) سابقہ بمعنی "کروی" ۔

Spherics : (n) کرویات : کروی ہندسہ : کروی مثلثیات ۔

Spheriform : (a) مدور : کروری

Sphero- : (Prefix) سابقہ بمعنی "کرہ" ۔

Spheroconic : (n) (ریاضیات) دو رخی مخروط کے ذریعہ کسی کرہ کا قطعہ جس کا راس کرہ کے مرکز پر ہو ۔

Spherocrystal : (n) قلمی کرہ ۔

Spherocytosis : (n) (مرضیات) بے صفرایرقان ۔

Spherograph : (n) (بحری) کرہ نگار : کروی مسائل کے حساب لگانے کا آلہ ۔

Spheroid : (n) [L. 'Sphaeroideas'.] کرہ نما : ایسی مشکل جو قریب ترتیب کرہ کے ہو : خصوصاً وہ شکل جو بلیلجی شکل کے اپنے محور پر گردش کرنے سے پیدا ہوتی ہے ۔

Spheroid/ -al : (a) (۱) کرہ نما : تقریباً کروی ۔ (۲) کرہ کی شکل کا ۔ (۳) کرہ نمائی : کرہ نما کی خاصیت سے بحث کرنے والا ۔

Spheroidal condition : (n) حالت کرہ نمائی : حالت کروی ۔

Spheroidal state : (n) دیکھو Spheroidal condition

Spheroidally : (adv.) کرہ نما کے طور پر ۔

Spheroidical : (a) دیکھو Spheroidal

Spheroidically : (adv.) دیکھو Spheroidally

Spheroidicity : (n) کرہ نمائیت ۔

Spheromaniac : (n) گیندوں والا کھیل کھیلنے کا شوقین ۔

Spherometer : (n) کرویت پیما : کوہ پیما آلہ جس سے کروی سطح یا جسم کی کرویت یا نصف قطر معلوم کرتے ہیں ۔

Spherular : (a) کروی : گول : چھوٹے کرے کی شکل کا ۔

Spherulate : (a) گول ذرات دار : چھوٹے کروں سے پُر ۔

Spherule : (n) [late L. 'Sphaerula'.] کرۂ صغیر : چھوٹا کرہ : کرۂ رقیق : گول ذرہ ۔

Spherulite : (n) (معدنیات) قلمی کرہ : جامد مادہ جو بعض چٹانوں میں چھوٹے چھوٹے کروں کے مجموعے کی شکل میں پایا جاتا ہے ۔

Spherulitic : (a) (۱) (وہ چٹانیں وغیرہ) جس میں چھوٹے چھوٹے کروں کے مجموعہ کی شکل کا جامد مادہ پایا جاتا ہے ۔ (۲) قلمی کرہ سے متعلق ۔

Spherulitize : (v) چھوٹے چھوٹے کروں کے مجموعے کی شکل میں تبدیل کرنا ۔

Sphery : (a) (۱) کرہ یا اجرام فلکی سے متعلق : کرہ نما : کروی ۔ (۲) کروی : کرہ کی شکل کا ۔

Spheterize : (v) [Gr. 'Spheterizein'.] قبضہ کر لینا : مالک بن بیٹھنا : اپنانا : ہتھیا لینا ۔

Sphex : (n) [Gr. 'Sphex'.] بھڑ کی ایک جنس ۔

Sphincter : (n) [L.] عضلہ عاصرہ : عضلی حلقہ جو جسم کے کسی منفذ کے گرد ہوتا ہے اور اسے بند کرنے کا کام دیتا ہے ۔

Sphincter ani : (n) عاصرۂ مبرز ۔

Sphincteral : (a) عضلۂ عاصرہ سے متعلق ۔

Sphincteric : (a) عضلۂ عاصرہ سے متعلق : عاصری ۔

Sphingine : (a) ابوالہول سے مشابہ ۔

Sphinx : (n) [L.] (۱) (یونانی اساطیر) شہر تھیبس کی پردار (دیونی جس کا سر عورت کا اور بدن شیر کا تھا ، اس کی ایک پہیلی تھی جو اس کا جواب نہ دے سکتا تھا اسے مار ڈالتی تھی ، آخر اڈی پس (Oedipus) نے یہ پہیلی بوجھ لی جس پر اس نے پہاڑ پر سے اپنے آپ کو گرا کر ہلاک کر ڈالا ۔ (۲) ابوالہول : قدیم مصر کا ایک بت جس کا جسم شیر کا اور سر آدمی کا یا کسی اور حیوان کا تھا: نر سنگھ ۔ (۳) (مجازاً) مشکل سوال کرنے والا ۔ (۴) پر اسرار شخص یا چیز : ایسا شخص جس کی حقیقت سمجھ میں نہ آئے ۔ (۵) ایک قسم کا اڑنے والا کیڑا : باز پروانہ ۔ (۶) لنگور کی ایک قسم : میمون ۔ (۷)ایک خاکستری اور زردی مائل بھورا رنگ ۔

Sphinx-baboon : (n) گینی کا میمون ۔

Sphinx-month : (n) باز پروانہ ۔

Sphragistic : (n) [Fr. 'Sphragistique'.] (جمع) مہروں کا علم یا تحقیق ۔

Sphragistic : (a) مہروں سے متعلق ۔

Sphygmic : (a) نبض سے متعلق : نبضی ۔

Sphygo- : جزو ترکیبی بمعنی "نبض"۔

Sphygmogram : (n) نبض نگارش : ترسیم نبض : وہ نقشہ جو نبض نگار سے بنتا ھے ۔

Sphygmograph : (n) نبض نگار : ایک آلہ جس سے نبض کی کیفیت بہ سلسلۂ خطوط منحنی دکھائی جاتی ھے ۔

Sphygmograph : (v) نبض نگاری کرنا ۔

Sphygmographic : (a) نبض نگاری سے متعلق ۔

Sphygmography : (n) نبض نگاری ۔

Sphygmomanometer : (n) خون کا دباؤ ناپنے کا آلہ ۔

Sphygmometer : (n) نبض پیما ۔

Sphygmometric : (n) نبض پیمائی سے متعلق ۔

Sphygmophone : (a) نبض شنوا آلہ جس سے نبض کا فعل سننے میں آتا ھے ۔

Sphygmoscope : (n) نبض بین : نبض نما آلہ جس سے نبض کا فعل نظر آتا ھے ۔

Sphyraena : (n) [L. 'Sphyraena'.] نیزہ ماہی ۔

Sphyraenoid : (a) نیزہ ماہی سے متعلق ۔

Sphyraenoid : (n) نیزہ ماہی ۔

Spica : (n) [L.] (۱) (نباتیات) سنبلہ : بالی : سنبل : بال ۔ (۲) (جراحی) سنبل پٹی : ایک پٹی جس کی بندش گیہوں کی بالی کی وضع سے ھوتی ھے ۔ (۳) (علم النجوم) سنبلہ کا ایک چمکدار ستارہ : سماك اعزل ۔

Spicate : (a) [L. 'Spicatus'.] (نباتیات و حیوانیات) سنبلی : سنبلہ دار : بالی دار : مہمار دار ۔

Spicated : (a) دیکھو Spicate

Spice : (n) [OFr. 'Espice'.] (۱) گرم مسالا ۔ (۲) خصوصیت : رنگ : چاشنی ۔ (۳) ایک بھورا مائل نارنجی رنگ ۔

Spice: (v) (۱) مسالہ دار بنانا یا چٹپٹا بنانا ۔ (۲) (مجازاً) چاشنی دار بنانا : چاشنی دینا ۔ (۳) (خریدار کو دھوکہ دینے کے لئے) گھوڑے کو گرم مسالا کھلانا ۔

Spice-box : (n) (۱) گرم مسالا رکھنے کا خانہ دار بکس ۔ (۲) ایک قسم کا چھوٹا منقش بکس ۔

Spice-bush : (n) ایک خوشبودار پودا ۔

Spice-cake : (n) مسالے دار کیک : عمدہ قسم کا پھلوں والا کیک ۔

Spice-islands : (n) مشرقی جزائر جہاں سے گرم مسالا در آمد کیا جاتا ھے ۔

Spice nut : (n) ایک قسم کا مسالے دار چھوٹا مرکب ۔

Spice-tree : (n) گرم مسالے کا درخت ۔

Spice-wood : (n) (۱) دیکھو Spice-bush ۔ (۲) گرم مسالے کے درخت کی لکڑی ۔

Spiceable : (a) چاشنی دار بنائے جانے کے لائق : چٹپٹا بنانے کے لائق ۔

Spiced : (a) (۱) مسالے دار : چٹپٹا ۔ (۲) خوشبودار ۔

Spiceless : (a) بے مسالا ۔

Spicer : (n) مسالے دار بنانے والا: چٹپٹا بنانے والا ۔

Spicery : (n) (۱) گرم مسالے ۔ (۲) مسالہ خانہ : مکان کی وہ کوٹھری جو مسالے رکھنے کے لئے مخصوص ھو ۔ (۳) شاہی مسالا خانہ ۔ (۴) مسالے دار ھونا : چٹپٹاپن : خوشبو ۔

Spici : جزو ترکیبی بمعنی "بالی" : "سنبلہ"۔

Spiciferous : (a) بالی دار ۔

Spiciform : (a) سنبلہ نما ۔

Spicilege : (n) گلدستہ : بیاض ۔

**Spicilegium : (n)** دیکھو Spicilege

**Spicily : (adv.)** چٹپٹے پن سے : تیزی سے ۔

**Spiciness : (n)** چٹ پٹاپن : تیزی ۔

**Spicing : (n)** چٹ پٹاپن : تیزی ۔

**Spick : (n)** [Fr. 'Espic'.] دیکھو Lavender

**Spick : (a)** (۱) بالکل نیا : تازہ ۔ (۲) نئے کی طرح : بے داغ : ٹھیک ٹھاک : پاک صاف ۔

**Spick(-)and (-) span : (a)** دیکھو Spick

**Spick(-)and (-) span : (adv.)** صاف ستھرے طور سے ۔

**Spick(-) and (-) spandy : (a)** دیکھو Spick

**Spicket : (n)** [alter of Spigot.] (۱) چھوٹی میخ یا ڈاٹ خصوصاً جس سے پیچوں میں برمے سے کئے ہوئے سوراخ بند کرتے ہیں : ڈٹا ۔ (۲) دیکھو Spigot ۔

**Spickle : (n)** (۱) (نباتیات) بالچه : سنبلچه : سنبلۂ مزغی ۔ (۲) ایکچھوٹا سا سخت مادہ جو اسفنج کے خول میں پایا جاتا ھے : سوزن اسفنج ۔ (۳) سما روغ کے بذور بردار کا نوک ۔ (۴) کوئی چھوٹی سی نوکدار شے : کوئی سوئی سی شے : چھوٹی چھوٹی سوئیاں ۔

**Spicula : (n)** [L. 'Spica'.] (۱) نوکدار بلور یا ایسی ہی کوئی چیز ۔ (۲) کانٹا : سنبلچه : بالچه ۔ (۳) ہڈی کا نوکدار ٹکڑا ۔ (۴) ایک چھوٹا سا سخت مادہ جو اسفنج کے خول میں ہوتا ھے ۔

**Spicular : (a)** سنبلچه نما : نوکدار اور پتلا : سوزنی : بالچه دار ۔

**Spiculate : (a)** بالچه دار : سوزنی : نوك نوك : سوزن دار ۔

**Spiculated : (a)** (۱) بالچه دار ۔ (۲) بالچه نما ۔ (۳) نوك نوك : سوزنی ۔

**Spicule : (n)** دیکھو Spickle

**Spiculi- :** جزو ترکیبی بمعنی "بالچه" : "سنبلچه" ۔

**Spiculiferous : (a)** بالچه بردار ۔

**Spiculiform : (a)** بالچه نما : نوکدار ۔

**Spiculigenous : (a)** بالچه دار ۔

**Spiculose: (a)** دیکھو Spiculiferous

**Spiculum : (n)** [L.] (۱) نوکدار بلور ۔ (۲) نیش : کانٹا ۔ (۳) گھونگے کا نیش ۔ (۴) ایک چھوٹا سا آہکی مادہ جو اسفنج کے خول میں ہوتا ھے ۔ (۵) ہڈی کا نوکیلا ٹکڑا ۔

**Spicy : (a)** (۱) خوشبودار : مسالے دار : چٹپٹا : چرپرا ۔ (۲) (مجازاً) چبھتا ہوا : دلخراش : تیز ۔ (۳) نازیبا : نامناسب ۔ (۴)چست : نمائشی : بھڑکدار ۔ (۵) صاف ستھرا ۔ (۶)مسالے سے پُر : مسالے دار : مسالا بردار ۔ (۷) لطیف : پاکیزہ : دلچسپ ۔ (۸) شہوانی : شہوت انگیز : اہانت آمیز : بدنام کن ۔

**Spider : (n)** [OE. 'Spipra'.] (۱) مکڑی : عنکبوت ۔ (۲) جو شباہت میں مکڑی کی سی ہو : خصوصاً جس کی ٹانگیں مکڑی کی سی ہوں : مکڑ پایا ۔ (۳) دو پہیا گاڑی جس کے بڑے بڑے پہیے ہوں ۔ (۴) ایک قسم کی کڑھائی : تلنے کا برتن۔ (۵) توا : تاروں کی چھلنی : تپائی ۔ (۶)(بحری) آگے کو نکلا ہوا شہتیر بل پاٹھاٹھر جس کے ذریعے چرخی کو جہاز کے پہلو سے الگ رکھا جاتا ھے ۔ (۷)لنگر گیر ۔ (۸) گائے تھن کی ایک بیماری ۔ (۹) تاش کا ایک کھیل جو صرف ایک شخص دو تاش کی گڈیوں سے کھیلتا ھے ۔ (۱۰) ڈائنمو آواز رساں کا ایک حصه ۔ (۱۱) بارودی سرنگ کا چوکھٹا جس کے دبنے سے سرنگ پھٹتی ھے ۔

**Spider : (v)** مکڑی کی شکل میں تڑخنا یا پھٹنا ۔

**Spider-ant : (n)** ایک قسم کا کیڑا ۔

**Spider band : (n)** (بحری) ایک حلقه جو مستول کے گرد لگا رہتا ھے تاکه زنجیر مضبوطی سے لگی رھے جس سے جہاز کے وسطی شہتیر اور رسے لگے رہتے ہیں ۔

**Spider-cart/ -wagon : (n)** ایک قسم کی اونچی گاڑی جس کے پہیے بڑے بڑے ہوتے ہیں ۔

**Spider-catcher : (n)** (۱) مکڑی پکڑنے والا ۔ (۲) پرندوں کی ایک قسم ۔

**Spider-cell : (n)** ایک مکڑی نما جرثومه ۔

**Spide-crab : (n)** مکڑی کیکڑا : سرطان عنکبوتی : کیکڑا جس کی ٹانگیں لمبی اور پتلی ہوتی ہیں ۔

**Spider fly : (n)** ایک دو پرہ کیڑا ۔

**Spider-hoop : (n)** دیکھو Spider band

Spider-hunter : (n) بعض قسم کے کیڑے ۔

Spider-leg : (n) (۱) مکڑی کی طرح کی لمبی پتلی ٹانگ ۔ (۲) لمبا بے قاعدہ شگاف یا دراز (مکڑی کی ٹانگ سے مشابہ) ۔

Spider-like : (adv.) مکڑی کی طرح : مکڑی کی قوت سے ۔

Spider line/ Spider's- : (n) مکڑی کا تار جو رقیق اور نہایت خفیف پیمائش کے لئے پیمانوں یا آلات میں دھات کے تار کی بجائے لگایا جاتا ھے : عنکبوتی تار ۔

Spider-mite : (n) دیکھو Spider-hunter

Spider(-) monkey : (n) ایک قسم کا بندر جس کی ٹانگیں لمبی اور دم ایسی ہوتی ھے کہ اس سے گرفت کر سکتا ھے ۔

Spider-rest : (n) بلیرڈ کے ڈنڈے کا سہارا ۔

Spider-shanks : (n) پتلی اور لمبی ٹانگوں والا شخص ۔

Spider-shell : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Spider-table : (n) لمبے پایوں والی نازک میز ۔

Spider-web/ Spider's - : (n) (۱) مکڑی کا جالا : تار عنکبوت ۔ (۲) (مجازاً) مکڑی کے جالے سے مشابہ کوئی چیز ۔

Spider-work : (n) مکڑی کے جالا سے مشابہ کوئی کام ۔

Spidered : (a) مکڑیوں سے بھرا ہوا : کمزور : ناپائیدار ۔

Spiderwort : (n) ایک پودا ۔

Spidery : (a) (۱) مکڑی جیسا : مکڑی کے مشابہ ۔ (۲) مکڑی کا : مکڑی کے متعلق ۔ (۳) مکڑی سا چالاک : مکار ۔ (۴) جہاں مکڑیاں کثرت سے ہوں ۔

Spiegel iron : (n) لوھے ، مینگنیز اور کاربن کی ملونی جو فولاد بنانے میں کام آتی ھے : آہن سفید ۔

Spiegeleisen : (n) [G. 'Spiegel'. + eisen.] دیکھو Spiegel iron

Spiel : (n) (اسکاچستان) Curling کھیل کا مقابلہ ۔

Spiel : (v) [G. 'Spielen'.] (۱) نغمہ چھیڑنا ۔ (۲) بکواس کرنا : زیادہ اور بیکار باتیں کرنا : فرائے بھرنا : فرفر سنانا ۔

Spiel : (n) بکواس : بک بک ۔

Spieler : (n) (۱) دھوکہ باز : عیار : بے ایمان جواری ۔ (۲) آواز لگا کر بیچنے والا ۔ (۳) زیادہ باتیں بنانے والا : باتونی ۔

Spier : (n) جاسوس : مخبر ۔

Spier : (n) [ME. 'Spere'.] جالی ۔

Spiff : (n) [ME.] بناؤ سنگھار کرنا : بننا ٹھننا ۔

Spiff : (n) کمیشن جو فروخت بڑھانے کے لئے ایجنٹ کو دیا جائے ۔

Spiffed : (a) (۱) آراستہ : بنا سنورا : بنا ٹھنا ۔ (۲) مدھوش : مخمور ۔

Spiffily : (adv.) عمدہ طور سے : شان سے : آب و تاب سے ۔

Spiffiness : (n) آب و تاب : شان ۔

Spiffing : (a) عمدہ : بہت ہی اچھا : نفیس : اعلیٰ ۔

Spiffy : (a) بنا سنورا : خوش لباس : جامہ زیب ۔

Spif(f)licate : (v) [Of fanciful formation.] (۱) پیٹنا : خبر لینا : سرزنش کرنا ۔ (۲) کچلنا : تباہ کرنا : پائمال کرنا ۔

Spiflicated : (a) مدھوش : مخمور : پئے ہوئے ۔

Spiflication : (n) سرزنش : پیٹنا ۔

Spignel : (n) [med. L. 'Spigumellus'.] ایک پودا ۔

Spigot : (n) [Fr. 'Espiguon'.] (۱) چھوٹی میخ یا ڈاٹ خصوصاً جس سے پیپوں میں برمے سے کئے ہوئے سوراخ بند کرتے ہیں : ڈٹا : گٹا ۔ (۲) نل کا سادہ سرا جو دوسرے نل میں ٹھیک بیٹھ جائے ۔ (۳) مکڑی کی بڑی مخروطی نلکی ۔ (۴)(مجازاً) رکاوٹ : بندش : ضبط : قید ۔

Spigot : (v) ڈاٹ لگانا ۔

Spigot-joint : (n) ایک قسم کی چول ۔

Spigotty / Spigoty : (n) ہسپانوی امریکی ۔

Spik/ Spick/ Spic : (n) [Alter of Spic.] ہسپانوی امریکی ۔

Spike : (n) [L. 'Spica'.[ (۱) سنبلہ : بالی ۔ (۲) خوشۂ اناج ۔ (۳) پھولوں کے کھلنے کی ایک شکل جس میں پھول لمبی ساق پر ہوتے ہیں : ان پھولوں کا گچھا جو ایک ہی لمبے ڈنٹھل کے ساتھ لگیں ۔

**Oil of spike :** تیل جو فرنچ لیونڈر سے بنایا جاتا ھے ۔

**Spike : (n)** [ME. 'Spyk'.] (۱) تیز نوک ۔ (۲) لوھے کی نوکدار سلاخ (مثلاً لوھے کے جنگلے کے اوپر) ۔ (۳) نوکدار میخ ؛ میخ (جوتے کے تلے میں لگائی جاتی ھے جس سے آدمی پھسلنے سے بچ جاتا ھے) ۔ (۴) بڑی مضبوط میخ (جیسی ریلوں میں لگائی جاتی ھے) ۔ (۵) مذہبی رسوم کا پابند ۔ (۶) صندل کے درخت کی ایک بیماری ۔ (۷) میخ دار جوتے۔ (۸) (عام) انجکشن لگانے کی سوئی ۔ (۹) والی بال کو اگلی صف سے مخالف کی کورٹ میں زور سے دبا کر مارنا ۔ (۱۰) لمبی نکیلی ایڑی والا جوتا ۔

**Spike : (v)** (۱) میخیں ، سلاخیں یا ڈنڈے لگا کر مضبوط کرنا ؛ میخیں یا سلاخیں کسی جگہ گاڑنا ؛ ڈنڈوں سے باڑ لگانا ۔ (۲) بندوق یا توپ کے پیالے کا منہ کیل ٹھوک کر بند کر دینا ؛ رنجک کے سوراخ میں کیل ٹھوک دینا ۔ (۳) میخ چھانا ۔ (۴) الکحل یا تیز شراب ملانا ۔ (۵) دلکش بنانا ؛ دلچسپ بنانا ۔ (۶) والی بال کو اگلی صف سے حریف کی طرف زور سے دبا کر مارنا ۔

**To spike one's guns/ To spike the guns :** دشمن کا زور توڑنا ؛ دشمنوں کو شکست دینا ۔

**Spike : (v)** (نباتیات) (پودوں کا) ایک ہی لمبے ڈنٹھل میں پھولوں کے گچھے دینا ۔

**Spike-buck : (n)** پہلے سال کا نر ہرن ۔

**Spike-disease : (n)** صندل کے درخت کی ایک بیماری ۔

**Spike-fish : (n)** سیل مچھلی ؛ بادبانی مچھلی ۔

**Spike-grass : (n)** امریکا کی سمندری گھاس ۔

**Spike-nail : (n)** لمبی اور مضبوط چھوٹے سر والی میخ ۔

**Spike oil : (n)** دیکھو Oil of spike

**Spike-rush : (n)** کئی قسم کی گھاس جو دلدلی علاقوں میں پائی جاتی ھے ۔

**Spike-tail : (n)** شام کی پوشاک کا کوٹ (جس کا اگلا دامن سامنے سے کٹا ھوتا ھے) ۔

**Spike-team : (n)** تین جانوروں سے کھینچی جانے والی گاڑی ۔

**Spiked : (a)** بالی دار ؛ سنبلہ دار ۔

**Spiked : (a)** نوکدار ؛ نکیلا ۔

**Spikelete : (n)** (۱) سنبلک ؛ بالچہ ؛ چھوٹی بالی ۔ (۲) گھاس میں چھوٹے چھوٹے پھولوں کا گچھا ۔ (۳) چھوٹی میخ یا سیخ ؛ کانٹا ۔

**Spikelike : (n)** سیخ نما ؛ میخ نما ۔

**Spikenard : (n)** [med. L. 'Spicanardi'.] (۱) ایک سدا بہار خوشبو دار بوٹی ؛ بالچھڑ ؛ سنبل ہندی ۔ (۲) ایک خوشبودار مادہ جو اس بوٹی سے نکالا جاتا ھے ۔ (۳) مختلف قسم کے خوشبودار تیل ۔

**Oil of spikenard :** مختلف قسم کے خوشبودار تیل ۔

**Spiky : (a)** بالی دار ؛ پھولوں کے گچھے سے مشابہ جو ایک ہی ڈنٹھل پر ھوں ۔

**Spiky : (a)** (۱) نوکدار ؛ نکیلا ؛ کیل کی شکل کا ۔ (۲) نوکدار سلاخوں یا کیلوں سے جڑا ھوا ۔ (۳) (مجازاً) حساس (شخص) ۔ (۴) کٹر ؛ سخت (مذہبی عقائد میں) ۔

**Spile : (n)** [MLG. MDU.] (۱) لکڑی کی کھونٹی یا چپٹی ۔ (۲) ڈاٹ ؛ ڈٹا ؛ گٹا ۔ (۳) چھوٹی لکڑی یا دھات کی ٹونٹی جس سے شکر یا ناریل کا رس نکالا جاتا ھے ۔

**Spile : (n)** (۱) شہتیر یا کھمبا جو عمارت وغیرہ کی بنیاد میں سہارے کے لئے زمین میں گاڑ دیا جاتا ھے ۔ (۲) (کان کنی) نوکدار کھمبا ۔

**Spile : (v)** شہتیر یا کھمبا بنیاد میں سہارے کے لئے گاڑنا ۔

**Spile : (v)** (۱) ڈاٹ لگا کر پیپے کا سوراخ بند کرنا ۔ (۲) سوراخ کر کے نکالنا (سیال شے) ۔ (۳) پیپے میں سوراخ کرنا ۔

**Spiling : (n)** [Origin unkn.] (بحری) جہاز کے ڈھانچ کے تختوں میں کنارے کے خم ۔

**Spiling : (n)** کھمبے ؛ شہتیر (عمارت کے لئے) ۔

**Spilite : (n)** [Gr. 'Spilos'.] دانہ دار چٹان ۔

**Spill : (n)** [f. Spile.] (۱) لکڑی کا ٹکڑا ؛ چپٹی ۔ (۲) فلیتہ ؛ لکڑی یا کاغذ کی بتی لیمپ وغیرہ جلانے کے لئے ۔ (۳) ڈاٹ ؛ ڈٹا ؛ گٹا ۔ (۴) سگریٹ بنانے کا کاغذ ۔

**Spill : (n)** [(M)LG. (M)Du. 'Spil(l)e'.] (۱) لکڑی یا دھات کا ڈنڈا ۔ (۲) محور ؛ دُھرا ؛ تکلا ۔

**Spill : (n)** (۱) (گھوڑا یا گاڑی سے) گرنا : پچھاڑ : پٹخنی ۔ (۲) (سیال مادے کا) گرنا : بہنا : چھلکنا : بہہ کر گری ہوئی مقدار ۔ (۳) قیمت کا اچانک گر جانا ۔

**Spill : (v)** [OE. 'Spillan'.] (۱) مارنا : جان مارنا : قتل کرنا : ہلاک کرنا ۔ (۲) زخمی کر کے یا نقصان پہنچا کر برباد کر دینا ۔ (۳) بہانا (خون) ۔ (۴) بہانا (کسی سیال مادے کو) : بہہ جانا : بہا دینا ۔ (۵) منتشر کرنا : پھیلانا ۔ (۶) (عام) ظاہر کرنا : انتشار کرنا : ناش کرنا یا ہونا ۔ (۷) (بحری) بادبان سے ہوا نکال دینا (تاکہ آسانی سے لپیٹا جا سکے) ۔ (۸) گرانا (گھوڑے یا گاڑی سے) : گرا دینا : پھینکنا ۔ (۹) بہنا : گرنا : چھلکنا ۔ (۱۰) (بحری) (بادبان کا) ہوا کو خارج کر دینا ۔

**To spill the beens :** (۱) راز فاش کر کے الجھن پیدا کر دینا ۔ (۲) کسی منصوبے یا انتظام کو الٹ دینا ۔

**Spill- :** جزو ترکیبی بمعنی "فاضل پانی بہنے کے لئے بنا ہوا" ۔

**Spillable : (a)** جسے بہایا یا گرایا جا سکے ۔

**Spillage : (n)** (۱) بہانا : گرانا ۔ (۲) بہائی ہوئی مقدار ۔

**Spiller : (n)** بہانے والا خصوصاً خونی ۔

**Spiller/ Spilliard : (n)** [Origin unkn.] مچھلی پکڑنے کی بڑی شست جس میں کئی کانٹے لگے ہوتے ہیں ۔

**Spillet : (n)** مچھلی پکڑنے کی بڑی شست ۔

**Spillikin/ Spillican : (n)** (۱) ایک کھیل جو ہڈی یا لکڑی کی جفتی سے کھیلا جاتا ھے ۔ (۲) لکڑی یا ہڈی وغیرہ کی جفتی جو اس کھیل میں کام آتی ھے ۔ (۳) (مجازاً) ٹکڑا : چھپٹی ۔

**Spilling : (n)** پیراشوٹ کی چھتری سے ہوا کا خارج ہو جانا ۔

**Spillover : (n)** (۱) بہنا : چھلکنا : گرنا ۔ (۲) بہی ہوئی مقدار ۔ (۳) ناکافی رسد کی وجہ سے ایک چیز سے اس قسم کی دوسری چیز کی مانگ کا بڑھ جانا ۔

**Spillway : (n)** فالتو پانی نکالنے کا راستہ (بند اور پشتوں میں) : ضمنی ابراہ ۔

**Spilt : (a)** جھلک کر گرا ہوا : بہہ کر گرا ہوا ۔

**To cry over spilt milk :** ایسے نقصان پر رونا جس کی تلافی نہ ہو سکے ۔

**Spilth : (n)** (۱) بہنا : چھلکنا ۔ (۲) جو چیز کہ بہہ جائے ۔

**Spin : (n)** (۱) گھماؤ ۔ (۲) گردش : مدور حرکت : دائرے میں حرکت ۔ (۳) (کرکٹ) گیند کی گھومنے کی حرکت ۔ (۴) گھمانا ۔ (۵) مسلسل حرکت (بطور ورزش یا تفریح) : تیز کشتی رانی کی مدت : مختصر یا تیز دوڑ یا سیر ۔ (۶) (ہوائی جہاز کا) گھومتے ہوئے غوطہ مار کر اترنا یا نیچے آنا : چکری نزول ۔ (۷) رقص میں اچانک گھومنے کا ایک انداز ۔ (۸)(آسٹریلیا) قسمت : تقدیر ۔

**Spin : (v)** [OE. 'Spinnan'.] (۱) (اون ، کپاس) کاتنا : سوت بنانا (مکڑی ، ریشم کے کیڑے وغیرہ کا) ۔ (۲) جالا بننا : کویا بنانا (ریشہ دار لعاب نکال کر) ۔ (۳) چاک یا ایسی کل پر (برتن وغیرہ) بنانا ۔ (۴) (مجازاً) انشا پردازی کرنا : مضمون لکھنا ۔ (۵) طوالت دینا : بڑھا دینا (بحث کو) ۔ (۶) گھمانا یا گھومنا (لٹو) ۔ (۷) (شخص یا چیز کا) یکایک مڑ جانا یا موڑ دینا : منہ پھیر دینا یا پھر جانا ۔ (۸) امتحان کے امیدوار کو جواب دے دینا یا نا منظور کرنا : ناکامیاب ہو جانا ۔ (۹) مچھلی کا شکار کرنا (پل وغیرہ سے نہر یا نالے میں) : مچھلی کے چارے کو خاص طریقے سے گھمانا (پانی میں) ۔ (۱۰) (خون کا) بہہ نکلنا ۔ (۱۱) مکڑی کا جالے کی طرح ملا کر رکھنا یا بنانا ۔ (۱۲) (کسی ٹکڑے کو) گھومتی ہوئی چیز پر رکھ کر پھینکنا ۔ (۱۳) ریکارڈ چڑھانا (گراموفون کی گردش کرنے والی تختی پر) : بجانا ۔ (۱۴) چلنا : قائم رہنا ۔ (۱۵)(ہوائی جہاز کا) مسلسل چکروں کے ساتھ یکایک نیچے اترنا یا اتارنا : ہوائی جہاز کو چکر کھلانا ۔ (۱۶)(موٹر کے گیئر کا) چھڑائے جانے کے بعد بھی ناچتے رہنا ۔ (۱۷) مقدر کرنا ۔

**To spin a coin :** سکے کو گھما کر اچھالنا (کسی چیز کا فیصلہ کرنے کے لئے) ۔

**To spin a yarn :** کہانی کہنا : رام کہانی سنانا ۔

**Spin chute : (n)** چھوٹا پیراشوٹ جو ہوائی جہاز کے پیچھے لگا رہتا ھے اور جو اترنے میں مزاحمت پیدا کرتا ھے یا جہاز کو چکر کھانے سے روکتا ھے ۔

**Spin-drier : (n)** دھوتے ہوئے کپڑوں کو سکھانے کی مشین ۔

**Spin-house : (n)** (۱) وہ گھر یا عمارت جس میں سوت کاتنے کے لئے لوگوں کو نوکر رکھا جاتا ھے ۔ (۲) عورتوں کا دارالاصلاح : رنڈیوں کی تادیب گاہ ۔

**Spin off : (v)** گھما کر صاف کرنا (لکڑی کا ٹکڑا جس پر سوت کاتنے کے لئے لپیٹا جائے) ۔

Spin-off : (n) اتفاقی نتیجہ خصوصاً صنعتی یا تکنیکی عمل کا۔

Spin-out : (v) (۱) صرف کر دینا : گزار دینا (وقت ، عمر ، یا بحث و مباحثہ میں یا کسی اور شغل میں)۔ (۲) لمبا کرنا : طول دینا۔ (۳) نکالنا : گھڑنا : بالتفصیل بیان کرنا۔ (۴) بچا بچا کر استعمال کرنا : بہت دن چلانا۔ (۵) چلنا : طویل کر دینا۔

Spina : (n) [L.] (۱) ریڑھ : شوکہ : عمود فقرات۔ (۲) (قدیم روم) رومی سرکس کا وسطی روک۔

Spina bifida : (n) [L.] ریڑھ کا استسقا : فقری استسقا۔

Spinaceous : (a) [mod. L. 'Spinacia'.] پالک کی جنس کا۔

Spinach : (n) [MDu. 'Spinaetse'.] (۱) اسفاناج : پالک : اس جیسی اور سبزی : بتھوا۔ (۲) ایک قسم کا پروانہ۔ (۳) مکروہ یا ناگوار چیز : قابل نفرت چیز : غیر مطلوب شے۔ (۴) غیر ضروری یا بے تکا بد گوشت : زائدہ : اضافہ یا آرائش۔

Spinal : (a) [Late L. 'Spinalis'.] (۱) ریڑھ کی ہڈی سے متعلق : فقری : نخاعی : شوکی۔ (۲) ریڑھ کی ہڈی سے مشابہ۔

Spinal artery : (n) فقری شریان۔

Spinal bone : (n) ریڑھ کی ہڈی۔

Spinal brace : (n) ریڑھ کی ہڈی کی بعض بیماریوں میں لگائی جانے والی قینچی یا آڑ۔

Spinal canal : (n) ریڑھ کی نالی : قنات شوکی۔

Spinal column : (n) ریڑھ کی ہڈی : عمود فقری۔

Spinal cord : (n) حرام مغز : نخاع۔

Spinal ganglia : (n) سلعات نخاع : عمود نخاعی۔

Spinal marrow : (n) حرام مغز : نخاع۔

Spinal nerve : (n) عصب نخاعی۔

Spinalis : (n) عصب شوکی : ریڑھ کی ہڈی کے تین عضلات میں سے کوئی ایک۔

Spinate : (a) خار نما : سول نما۔

Spindle : (n) [OE. 'Spinel'.] (۱) تکلا (چرخی کا)۔ (۲) سلائی یا تکلی (ہاتھ سے کاتنے کی)۔ (۳) پرچھا (وہ نلی جس پر بنکر سوت لپیٹتے ہیں)۔ (۴) محور : چرخی : دھرا (جو خود گھومتا ہے یا جس کے گرد کوئی چیز گھومتی ہے)۔ (۵) پتلی شے : دبلا پتلا آدمی۔ (۶) سوت کا پیمانہ (جو مختلف قسم کے سوتوں کے لئے مختلف ہوتا ہے)۔ (۷)(تشریح) جنینی یا شریان اعظم کا پھیل جانا : عضلہ کا تکلا نما حصہ۔ (۸) مرکب محول کو چلانے کا گرداں آلہ۔ (۹) (تجارت) چوبی مستول کا اوپری سرا۔ (۱۰) ہوائی جہاز کے بازوؤں کو گاؤ دم بنانے اور لگانے کی ایک مشین۔ (۱۱) گراموفون کا وہ پن جس میں ریکارڈ بٹھایا جاتا ہے۔ (۱۲) (نقابت) نور کی شکل کا مارکہ۔

Spindle : (v) (۱) تکلی کی شکل کا ہونا : لمبا پتلا ہونا۔ (۲) پتلا ڈنٹھل نکلنا (جس میں بالی لگتی ہے)۔ (۳) تیزی سے بڑھنا۔ (۴) دھرے پر لگانا۔ (۵) ہوائی جہاز کے بازوؤں میں فصل چھوڑنا اور گاؤ دم بنانا۔

Spindle-cross : (n) (نقابت) تکلہ نما بازوں والا صلیب۔

Spindle-legged : (a) پتلی اور لمبی ٹانگوں والا : تکلا پا : لنڈوک۔

Spindle(-) shank : (n) پتلی لمبی ٹانگ : پتلی لمبی ٹانگوں والا آدمی : لم ٹنگا شخص۔

Spindle-shanked : (a) لمبی پتلی ٹانگوں والا : لم ٹنگا۔

Spindle-shaped : (a) تکلا نما : تکلی کی شکل کا : سگار صورت : دونوں طرف سے گاؤ دم۔

Spindle-shell : (n) معدہ پایاں کی ایک جنس یا اس جنس کا کوئی معدہ پا۔

Spindle-side : (n) مادری نسب۔

Spindle-stroma : (n) دیکھو Spindle-shell

Spindle-tree : (n) ایک درخت جس کی لکڑی بہت مضبوط ہوتی ہے اور تکلوں یا چرخوں کے کام آتی ہے۔

Spindle-wood : (n) دیکھو Spindle-tree

Spindle-worm : (n) ایک قسم کے پتنگے کا پہل روپ جو مکئی میں لگ جاتا ہے۔

Spindleage : (n) ایک جگہ اور ایک وقت میں آنے والے تکلوں کی کل تعداد۔

Spindling : (n) (۱) درخت میں شاخ یا تنے کی تشکیل۔ (۲) پتلا کمزور درخت۔

Spindling : (a) (۱) ڈنٹھلوں میں اگنے والا (پودا)۔ (۲) پتلا : کمزور۔

Spindly : (a) (۱) (درخت) پتلا : کمزور۔ (۲) (نمو) کم زور۔

Spindrift : (n) [var. of Spoondrift.] (۱) ہلکی پھین جو سطح سمندر پر ہوا کے زور سے برابر چلی جاتی ہے : پھوار امواج۔ (۲) ریت ، گرد و غبار وغیرہ جو ہوا کے زور پر اڑتی چلی جاتی ہیں۔

Spine : (n) [OFr. 'Espine'.] (۱) ریڑھ : شوکہ : ریڑھ کا ستون : عمود فقرات۔ (۲) (نباتیات) لکڑی میں سخت اور نوک دار حصہ جو کسی تغیر یا خرابی کے باعث الگ صورت اختیار کر جاتا ہے : مثلاً کانٹا ، سول ، خار۔ (۳) ابھار : ابھرا ہوا حصہ (مثل ماہی پشت)۔ (۴) کتاب کے پٹھے یا مرزائی کا وہ حصہ جو ان کے الماری پر رکھے جانے کے بعد نظر آئے۔ (۵) (حیوانیات) بر آمدگی : خار۔ (۶)(تشریح) مختلف ہڈیوں کا نوکدار پتلا ابھار۔ (۷)(مجازاً) ریڑھ کی ہڈی کا کام دینے والا عضو۔ (۸)زمین ، چٹان وغیرہ کا ابھرا ہوا حصہ۔ (۹)دوب : دوب کا تختہ۔ (۱۰) گوشت کی اوپری سطح۔ (۱۱)آتش فشان کے لاوے کا نکلا ہوا حصہ۔ (۱۲) پنکھ ریڑھ (مچھلی کی)۔

Spine-bill : (n) آسٹریلیا کے پرندوں کی ایک جنس۔

Spine-bone : (n) ریڑھ : ریڑھ کی ہڈی۔

Spine-eel : (n) ایک قسم کی ریڑھ دار بام مچھلی۔

Spine-oak : (n) شاہ بلوط کے درخت کی اندرونی لکڑی۔

Spine-tail : (n) متعدد قسم کے پرندوں میں سے کوئی ایک۔

Spine-tailed : (a) نوکیلی دم والا۔

Spined : (a) (۱) ریڑھ والا : ریڑھ دار۔ (۲) خار دار : سول دار۔

Spinel : (n) [Fr. 'Spinelle'.] مختلف قسم کی معدنی اشیا جس کی باقاعدہ قلمیں ہوتی ہیں : یاقوت سرخ : لعل رمانی۔

Spineless : (a) (۱) بے ریڑھ کا : بے سول : بے خار : غیر فقری۔ (۲) کمزور (طبیعت کا) : غیر مستقل مزاج : مذبذب : ضعیف الارادہ : تھکا ہوا : لنگڑا۔

Spinelessly : (adv.) کمزور طریقے سے : ضعیف الارادہ طور پر۔

Spinelessness : (n) کمزوری : ضعیف الارادہ ہونا : غیر مستقل مزاجی۔

Spinelet : (n) چھوٹی ریڑھ۔

Spinelike : (a) ریڑھ نما۔

Spinelle : (n) دیکھو Spinel

Spinescence : (n) سول سری : نوک دار ہونا۔

Spinescent : (a) [Late L. 'Spinescere'.] (۱) سول سر : خاری : نوک دار۔ (۲) خار مائل : خار دار : سول دار۔

Spinet/ Spinette : (n) [It. 'Spinetta'.] ایک قسم کا باجا۔

Spini- : جزو ترکیبی بمعنی "کانٹا" : "ریڑھ کی ہڈی"۔

Spiniferous : (a) خار دار : خار زا : سول پیدا کرنے والا : کانٹوں بھرا۔

Spinifex : (n) [L. 'Spina' + '-fex'.] جنس خار گیاہ۔

Spiniform : (a) خار نما : سول نما۔

Spinigerous : (a) دیکھو Spiniferous

Spininess : (a) کانٹے دار ہونا : اشکال : پیچیدگی۔

Spink : (n) [Imitative.] دج : سرشور۔

Spinnability : (n) کاتے جانے کی صلاحیت۔

Spinnable : (a) کاتنے جانے کے لائق۔

Spinnaker : (n) [f. 'Sphinx'.] بڑا تکونا بادبان جو دوڑ کی ناؤ میں لگا ہوتا ہے۔

Spinner : (n) (۱) مکڑی جو جالا بناتی ہے۔ (۲) سوت کاتنے والا۔ (۳) (مجازاً) کہانی سنانے والا : قصہ گو۔ (۴) کاتنے کی مشین : چرخہ۔ (۵) بعض قسم کی مکھیاں یا مصنوعی مکھیاں (مچھلی پکڑنے کی)۔ (۶) گھومنے والا کانٹے سے مچھلی کا شکار کرنے والا۔ (۷) بچوں کے کھیلنے کی چوکور پھرکی یا لٹو۔ (۸) گردش کرتا ہوا بال (کرکٹ کا)؛ ایسے بال پھینکنے والا بالر۔ (۹) گدی دار لوہے کا قرص جس سے پتھر کو چمکاتے ہیں۔ (۱۰) (بعض کھیلوں میں) ناپنے والی سوئی۔ (۱۱) ہوائی جہاز کی پنکھی کا ایک پرزہ۔

Spinneret : (n) (۱) مکڑی یا کرم پیلہ میں تار یا جالا پرونے والا عضو :

عضو جس سے تارکش کیڑے تار نکالتے ہیں : تارکش : بارا ۔ (۲) (مصنوعی ریشم سازی) مہین سوراخ والی نلکی یا پلیٹ جس سے لیس دار محلول نکلتا ہے ۔

Spinnery : (n) کار خانۂ سوت ۔

Spinney : (n) [OFr. 'Espinei'.] جھاڑی : جھاڑی دار جنگل ۔

Spinning : (n) (۱) گھومانا : گھوماؤ : کاتنا : کتائی ۔ (۲) کاتا ہوا سوت ۔ (۳) کاتا ہوا سوت ۔ (۴) طول دینا : طوالت دینا : بڑھا دینا ۔ (۳) کھوکھلے برتنوں کو خراد پر چڑھا کر شکل دینا ۔ (۵) ماہی گیری کا ایک طریقہ ۔

Spinning : (a) (۱) کاتنے والا ۔ (۲) گرداں : گھومتا ہوا ۔

Spinning gland : (n) ریشم ساز غدود ۔

Spinning house : (n) (۱) کاتنے کا گھر یا عمارت ۔ (۲) رنڈیوں کی تادیب گاہ ۔

Spinning jenny : (n) کاتنے کی کل ۔

Spinning line : (n) مضبوط اور پائیدار رسا جو تیل کے کنویں میں استعمال ہوتا ہے ۔

Spinning machine : (n) کاتنے کی مشین ۔

Spinning mill : (n) کات کارخانہ یا مِل ۔

Spinning top : (n) لٹو : پھرکی ۔

Spinning wheel : (n) چرخہ ۔

Spino- : جزو ترکیبی بمعنی "خار" : "سول" ۔

Spinode : (n) [L. 'Spina' + -node.] (ہندسہ) راس منحنی : ہلالی ۔

Spinose : (a) [L. 'Spinosus'.] (۱) خار دار : سول دار ۔ (۲) خار زا ۔

Spinosity : (n) [late L. 'Spinositas'.] ناسزاوار بات یا قول : مشکل یا بے کار نظریہ یا دلیل ۔

Spinous : (a) (۱) ریژھ جیسا ۔ (۲) (مجازاً) کٹھن : بے کار ۔ (۳) سول دار : خار دار ۔ (۴) خار نما : پتلا نوکیلا ۔

Spinous process : (n) عظم وتدی ۔

Spinozism : (n) سپینوزیت : فلسفۂ سپینوز : سپینوزا کے اصول و عقائد یعنی یہ کہ اصل ایک جوہر ہے جو واحد اور لامتناہی ہے اور نفس اور فضاصفات اور اشخاص اشکال متغیرہ ہیں ۔

Spinozoist : (n) سپینوزا کے عقائد کا قائل ۔

Spinproof : (a) جو چکر نہ کھائے (خصوصاً ہوائی جہاز) ۔

Spinster : (n) [f. Spin (v) + ster.] (۱) سوت کاتنے والی عورت ۔ (۲) ناکتخدا عورت (خاص کر بڑی عمر کی) ۔

Spinsterdom : (n) (۱) ناکتخدائی ۔ (۲) ناکتخدا عورتوں کی جماعت ۔

Spinsterhood : (n) دیکھو Spinsterdom

Spinsterish : (a) ناکتخدا عورت جیسی : بوڑھی کنواریوں سا ۔

Spinsterly : (a) دیکھو Spinsterish

Spinstress : (n) (۱) سوت کاتنے والی ۔ (۲) ناکتخدا بوڑھی عورت ۔

Spinstry : (n) کتائی : کاتا ہوا سوت ۔

Spinthariscope : (n) [Gr. 'Spinthris' + -scope.] شرربین: شراربین: ایک آلہ جس میں سے ریڈیم کی شعاعیں چھوٹے چھوٹے پتنگوں کی شکل میں نکلتی ہوئی نظر آتی ہے ۔

Spintherism : (n) ایک داخلی احساس مثلاً آنکھ کے سامنے شرارے ناچنا یا چھوٹنا ۔

Spinulate : (a) (۱) کثیر خارچہ دار : خارچہ خارچہ : پر خار ۔ (۲) خارچہ نما ۔

Spinule : (n) [L. 'Spinula'.] (۱) خارچہ : چھوٹی ریڑھ کی ہڈی یا سول ۔ (۲) ایک خاص قسم کا پہل روپ ۔

Spinulescent : (a) چھوٹی سول پیدا کرنے والا : کسی قدر خاردار ۔

Spinuli- : جزو ترکیبی بمعنی "چھوٹی ریڑھ کی ہڈی" : "چھوٹی سول" ۔

Spinulose : (a) دیکھو Spinulate

Spinuloso- : جزو ترکیبی بمعنی "خارچہ" : "خارچہ خارچہ" ۔

Spinulous : (a) دیکھو Spinulate

Spiny : (a) (۱) کانٹوں بھرا : کانٹوں والا : کانٹے دار : پر خار : خار خار ۔ (۲) سخت : نوکدار ۔ (۳) (مجازاً) مشکل :

پیچیدہ؛ کٹھن : الجھن میں ڈالنے والا ۔ (۳) دبلا : پتلا ۔

Spiracle : (n) [L. 'Spiraculum'.] (۱) (حیوانیات) سانس لینے کا سوراخ مثلاً وہیل اور دیگر سمندری جانوروں کے سانس کا منفذ : نتھنی ۔ (۲) موکھا : ہوا گذار ۔ (۳) آتش فشاں کا سوراخ ۔

Spiracular : (a) نتھنے سے متعلق یا سانس کے منفذ کا کام دینے والا ۔

Spiraculum : (n) دیکھو Spiracle

Spiraea/ Spirea : (n) [L.] گلاب نما پودوں کے اقسام جن میں سفید یا گلابی رنگ کا چھوٹا پھول لگتا ہے ۔

Spiral : (n) [Fr. or L. 'Spiralis'.] (۱) چکر دار انحنا (ایک سطح میں یا اوپر کو مخروطی شکل میں) : مرغولہ : لولب ۔ (۲) تار کا مرغولہ ۔ (۳) (نباتیات) پودوں کا لولبی ظرف ۔ (۴)(فلکیات) کمانی ۔ (۵) (ہوا بازی) چکر دار نزول یا اڑان ۔ (۶) مسلسل پھیلاؤ اور جلد اضافہ یا تخفیف ۔ (۷)مرغولے کا دائرہ یا ایک چکر ۔ (۸) باہم منحصر چکروں کا یکے بعد دیگر بڑھنا ۔

Equiangular spiral : مساوی الزاویہ لولب ۔

Logarithmic spiral : لوگارتمی لولب ۔

Spiral : (a) (۱) چکر دار یا تو ایک سطح میں جیسے گھڑی کی کمانی یا اوپر کو گھومتے ہوئے (مخروطی شکل میں) : حلزونی؛ لولبی : مرغولی ۔

Spiral : (a) مرغولی : اونچا اور گاؤ دم یا نوکیلا ۔

Spiral : (v) (۱) چکر دار بنانا ۔ (۲) حلزونی ہونا : مرغولی ہونا ۔ (۳) (ہوا بازی) چکر کھا کر پرواز کرنا ۔ (۴) چکر کی طرح اینٹھنا ۔

Spiral nebula : (n) لولبی سحابیہ : سحابیہ حلزونیہ ۔

Spiral of Archimedes : (n) ارشمیدی لولب ۔

Spiral spring : (n) مرغولی کمانی : لولبی کمانی ۔

Spiral stairs : (n) چکر دار سیڑھی ۔

Spiral wheel : (n) مرغولی پہیا ۔

Spiral whorl : (n) مرغولی چکر : لولبی چکر ۔

Spirality : (n) چکر دار ہونا ۔

Spiralize : (v) (۱) چکر دار بنانا : حلزونی بنانا ۔ (۲) لولبی شکل میں جمع ہونا ۔

Spirally : (adv.) چکر کی طرح ۔

Spirant : (n) [L. 'Spirare'.] حروف صحیح جو ایک دم سانس خارج کرنے سے ادا کیا جائے جیسے f, v, th, dh اور کبھی w,y ۔

Spirant/ -al : (a) (حروف صحیح) جو ایک دم سانس خارج کرنے سے ادا کیا جائے ۔

Spirantic : (a) دیکھو Spirant

Spirantism : (n) سانس خارج کر کے ادا کیا جانا ۔

Spirantize : (v) ایک دم سانس خارج کر کے ادا کیا جانے والا بنانا ۔

Spiraster : (n) [L.] لولبی نجمہ ۔

Spirated : (a) چکر دار ۔

Spiration : (n) [L. 'Spirare'.] (مذہبیات) روح القدس کا جلوس ۔

Spire : (n) [OE. 'Spir'.] (۱) گاؤ دم یا مخروطی شکل کی عمارت : کلس یا مینار کی چوٹی ۔ (۲) (درخت کی) چوٹی (جیسے شمشاد اور سفیدہ کی) ۔ (۳) کوئی مخروطی شے مثلاً گھاس کا ڈنٹھل : پھول کا ڈنٹھل ۔ (۴) نرسل : سرکنڈا ۔ (۵) (کان کنی) ترین کا دستہ ۔ (۶) ہرن کے سینگ کی شاخ ۔ (۷) پہاڑ کی مخروطی چوٹی ۔

Spire : (n) پودا : بروا : بہال ۔

Spire : (n) [L.] (۱) کسی چکر دار شے یا کمانی کا ایک پیچ یا چکر ۔ (۲) چکر : مرغولہ : لولب ۔ (۳) (نباتیات) حلقہ ۔ (۴)حلزونۂ صدف ۔

Spire : (v) (۱) اوپر کو نکل جانا : سیدھا اوپر کو بڑھنا یا اٹھنا ۔ (۲) مخروطی شکل یا کلس کی صورت میں بنانا : چوٹی دار یا کلس دار بنانا ۔

Spire : (v) مرغولہ بنانا : مرغولی بنانا : چکر کھا کر چڑھنا ۔

Spired : (a) (۱) مخروطی : نوکدار : گاؤدم ۔ (۲) مخروطی مینارہ دار ۔ (۳) خار دار : ڈنٹھل دار : سنبلہ دار ۔

Spiricle : (n) [Dimunitive of Spire.] (نباتیات) موئے پیچاں ۔

Spirifer : (n) [L. 'Spirifer'.] متحجر خیشوم پا کی ایک جنس ۔

Spiriferous : (a) لولبی عضو یا حصوں والا : لولبی زوائد دار ۔

Spiriform : (a) لولبی : حلزونی : چکر دار ۔

Spirillar : (a) لولبی جرثومہ سے مشابہ ۔

Spirillary : (a) لولبی جرثومہ سے پیدا شدہ ۔

Spirillicidal : (a) لولبی جرثومہ کش ۔

Spirillium : (n) [L.] لولبی جرثومہ ۔

Spiring : (a) (۱) گاؤ دم ہونے والا ۔ (۲) اونچا : اوپر جانے والا ۔

Spiring : (a) چکر کھا کر بڑھنے والا ۔

Spirit : (n) [AFr. 'Spirit'.] (۱) روح : نفس ۔ (۲) تنفس : شخص ۔ (۳) جوہر مجرد : جوہر محض : جوہر روحانی : روح مجرد : وجود غیر مادی ۔ (۳) غیر مادی شخصیت : طیف: پریت : ارواح : جن : پری : سایہ ۔ (۵) حوصلہ : ہمت : دل : دل گردہ : جان : جوش : سرگرمی : مستعدی : قوت : جرأت : طبیعت : مزاج : افتاد مزاج : سرشت ۔ (٦)روح رواں ۔ (۷) جذبہ : رنگ : خیال : انداز : نظر ۔ (۸)صحیح یا اصل مفہوم : مغز : اصل منشا ۔ (۹) اقتضا: مقتضا : رجحان : خصوصیت ۔ (۱۰) غیر مادی توانائی جو خون اور اعضائے رئیسہ میں پائی جاتی ھے ۔ (۱۱)خوش دلی : زندہ دلی : چہل : نشاط : موج ۔ (۱۲)تیز و تند شراب ۔ (۱۳) روح : جوہر ۔ (۱۳) روح القدس ۔ (۱۵)حس : ذہانت ۔ (۱٦) ہوا ۔ (۱۷) (قواعد) حرف صحیح : جس کی آواز میں "ہ" مخلوط ہو ۔ (۱۸)وفاداری ۔ (۱۹)ہیگل کے فلسفے میں انسانی اداروں کا مجموعہ ۔

A man of spirit : ہمت ور : حوصلہ مند شخص ۔

In good, high etc. spirit : نشاط میں : خوشدل ۔

In spirits : خوش طبع : زندہ دل : خوش ۔

Out of spirits : افسردہ : نڈھال : مضمحل : پست ۔

The Holly spirit/ The spirit / The spirit of truth : روح القدس ۔

The spirit of God or the Lord : خلاقی ۔

With spirit : ہمت کے ساتھ : حوصلہ کے ساتھ ۔

Spirit : (v) (۱) اڑا لے جانا گویا روحوں کی مدد سے : جھٹ پٹ اور خفیہ طور سے کھسکا دینا ۔ (۲) دل بڑھانا : ہمت بندھانا: تسکین دینا : خوش کرنا : بشاش کرنا : تسلی دینا ۔ (۳)زور دار بنانا : پر زور بنانا ۔ (۳) چرا لے جانا : (کسی کو) ناجائز طور پر جبراً لے بھاگنا ۔

Spirit blue : (n) نیل کا رنگ جو الکحل میں حل ہو جاتا ھے ۔

Spirit duck : (n) مرغابی کی اقسام جو بندوق کی آواز سنتے ہی غوطہ مار جاتی ہیں ۔

Spirit(-) lamp : (n) اسپرٹ لیمپ : لیمپ جس میں تیل کے بجائے اسپرٹ جلایا جاتا ھے ۔

Spirit(-) level : (n) اسپرٹ لیول : استوائے سطح دریافت کرنے کا آلہ جس میں اسپرٹ ہوتا ھے : سطح مستوی دریافت کرنے کا آلہ ۔

Spirit off : (v) (وارنش وغیرہ پر) محلل کی آخری تہ چڑھانا ۔

Spirit of hartshorn : (n) امونیا ۔

Spirit-rapper : (n) مردہ اشخاص کی روحوں سے گفتگو کرنے والا : ارواح گیر : ارواح آور ۔

Spirit-rapping : (n) روحوں سے گفتگو (یہ گفتگو ایک میز کے واسطے سے ہوتی ھے) : احصار : علم الارواح ۔

Spirit-stirring : (a) جوش دلانے والا : ہمت دلانے والا ۔

Spirit writing : (n) آسیبی تحریر ۔

Spirited : (a) (۱) پر زور : پر جوش : جاندار : چاق و چوبند : چست : طرار ۔ (۲) خاص کیفیت مزاج رکھنے والا ۔ (۳) طبیعت کا خاص رنگ ظاہر کرنے والا ۔

Spiritedly : (adv.) زندہ دلی یا خوش دلی سے ۔

Spiritedness : (n) زندہ دلی : خوش دلی ۔

Spiriting : (n) زور دار بنانا : زندہ دل بنانا ۔

Spiritism : (n) ارواحیت : فن حاضرات ۔

Spiritist : (n) ارواحی : ارواحیت پر عقیدہ رکھنے والا ۔

Spiritistic : (a) ارواحیت سے متعلق ۔

Spiritless : (a) کم حوصلہ ؛ کم ہمت ؛ مردہ دل ۔

Spiritlessly : (adv.) بے دلی سے ؛ مردہ دلی سے ۔

Spiritlessness : (n) بے دلی ؛ مردہ دلی ؛ کم حوصلگی ۔

Spiritoso : (adv.) [It.] جوش سے ؛ ولولے سے ؛ دل لگا کر ۔

Spiritual : (a) [Fr. 'Spirituel'.] (۱) روحانی (بمقابلہ مادی) ۔ (۲) الہی ؛ منزل من اللّٰہ ؛ مقدس ؛ ربانی ؛ الہامی ۔ (۳)دینی ؛ مذہبی ۔ (۴) صاحب اوصاف ؛ محمود الخصائل ۔ (۵) عقلی ؛ ذہنی ؛ تعقلی ۔ (۶) دین دار ؛ پرہیز گار ؛ پارسا ۔ (۷) چالاک ؛ چست و چوبند ؛ نکتہ سنج ۔ (۸) ارواحی ؛ فوق الفطرتی ۔

Spiritual : (n) (۱) مذہبی آدمی ؛ دیندار ۔ (۲) ناربون (Narbonne) کے مذہبی فرقے کا رکن ۔ (۳) (جمع) روحانی معاملات ؛ دینی معاملات ۔ (۳) کلیسائی معاملات ۔ (۴) کلیسائی املاک و آمدنی ۔ (۵) امریکی حبشیوں کا مخصوص مذہبی گیت ۔

Spiritual court : (n) کلیسائی عدالت ۔

Spiritual living : (n) دیکھو Benefice

Spiritual-minded : (a) روحانی ؛ دینی ؛ مذہبی ۔

Spiritual-mindedness : (n) دینی ہونا ؛ مذہبی ہونا ۔

Spiritualism : (n) (۱) روحانیت ۔ (۲) یہ عقیدہ کہ ارواح بعد مفارقت زندہ انسانوں سے مادی ذرائع کی وساطت سے ملتی اور ان سے بات چیت کرتی ہیں ؛ ارواحیت ۔ (۳) یہ عقیدہ کہ روح مادہ سے الگ موجود ھے یا یہ کہ قائم بالذات ھے ؛ روحیت ۔

Spiritualist : (n) (۱) روحانیت کا قائل ؛ روح قائم بالذات ماننے والا ۔ (۲) معتقد ارواح ؛ ارواحی ؛ ارواحیت پر عقیدہ رکھنے والا ۔

Spiritualistic : (a) ارواحیت کا یا اس سے متعلق ؛ ارواحی ؛ روحانیت سے متعلق ۔

Spirituality : (n) [Fr. 'Spiritualite' or late L. 'Spiritulitas'.] (۱) روحانی خاصیت ؛ روحانیت ۔ (۲) (جمع) کلیسائی حقوق واجبات ؛ کلیسائی املاک و آمدنی ؛ کلیسائی اراضی کا لگان ۔ (۳) پادریوں کا فرقہ ؛ اہل کلیسا ۔

Spiritualization : (n) روحانیت پیدا کرنا ؛ روح میں تبدیل کرنا ؛ مادی شے کو روحانی کیفیت بخشنا ؛ تطہیر ؛ القاء روحانیت ؛ روح ڈالنا ۔

Spiritualize : (v) (۱) روحانیت پیدا کرنا ؛ روحانی تاثیرات سے متاثر کرنا ؛ پاکیزگی پیدا کرنا ؛ (خیالات و حالات میں) رفعت پیدا کرنا ؛ بلند کرنا ۔ (۲) باطنی یا روحانی معنی پہنانا یا مراد لینا ۔ (۳) روحانی بنانا ۔

Spiritualizer : (n) روحانیت پیدا کرنے والا ۔

Spiritually : (adv.) روحانی طور پر ؛ فوق الفطرت طور پر ۔

Spiritualness : (n) روحانیت ۔

Spiritualty : (n) دیکھو Spirituality

Spirituel / Spirituelle : (a) [Fr. 'Spirituel'.] (۱) نازک ؛ نفیس مزاج ؛ صاحب ذوق ؛ لطیف طبع ؛ ذکی ؛ فہیم ۔ (۲) چھبیلی ؛ شوخ ؛ زندہ دل ۔

Spirituosity : (n) تیزی ؛ تندی ۔

Spirituous : (a) [Fr. 'Spiritueux' or L. 'Spiritus'.] (۱) الکحل دار ؛ مقطر ؛ جس میں الکحل مقطر نہ کہ مخجمد کی افراط ہو ۔ (۲)الکحلی ؛ الکحل سے متعلق ۔

Spirituousness : (n) تندی ؛ تیزی (شراب کی) ۔

Spiritus : (n) (۱) زور سے سانس لینا ؛ سانس ؛ تنفس ۔ (۲) کسی پران (n) مائے کا الکحلی محصول ۔

Spiritus as per : (n) گہرا سانس ۔

Spiritus frumenti : (n) [L.] وہسکی (شراب) ۔

Spiritus lenis : (n) صاف سانس ۔

Spirivalve : (a) چکر دار ؛ حلزونی ۔

Spirketting : (n) جہاز کے اندرونی تختہ بندی کا حصہ ۔

Spirling : (n) [MLG.] سامن کی قسم کی مچھلی ۔

Spiro- : جزو ترکیبی بمعنی "حلزونی" ؛ "چکر" ۔

Spiro- : جزو ترکیبی بمعنی "سانس" ؛ "تنفس" ۔

Spirobacteria : (n) لولبی جراثیم۔

Spirochaete : (n) طویل مرغولی جرثومہ۔

Spirogram : (n) تنفس نگار کا نقش۔

Spirograph : (n) (۱) تنفس نگار۔ (۲) مرغولہ کش۔

Spirographic : (a) تنفس نگاری سے متعلق۔

Spirometer : (n) شش پیما : تنفس پیما۔

Spirometric/ -al : (a) متعلق بہ شش پیما۔

Spirometry : (n) شش پیمائی۔

Spirophore : (n) آلۂ تنفس آور۔

Spiroscope : (n) تنفس بین : تنفس نما آلہ۔

Spirt : (n) [Origin unkn.] (۱) (بحری) ہوا کا ہلکا جھونکا۔ (۲) تھوڑی دیر کی سرگرمی۔

Spirt : (n) (۱) فوارہ۔ (۲) دھوئیں یا آگ کا دفعتاً نکلنا۔

Spirt : (v) [Origin unkn.] (۱) دھارا باندھ کر نکلنا : بہہ نکلنا : فوارہ بہنا : پھوٹ نکلنا :پھوٹ بہنا : فوارہ بہانا۔ (۲) دفعتاً بہہ نکلنا۔

Spirt : (v) تھوڑی دیر کے لئے جان توڑ کوشش کرنا۔

Spirtle : (n) فوارہ : پھوار : چھڑکاؤ۔

Spirtle : (v) [f. 'Spurt'.] (۱) چھڑکنا : چھینٹنا۔ (۲) اچھالنا : چھینٹے اڑانا۔ (۳) چھڑکا جانا : اچھالا جانا : منتشر ہونا۔

Spirula : (n) [L. 'Spira'.] (حیوانیات) سر پایہ کی ایک جنس۔

Spirulate : (a) [Origin unkn.] پیچاں۔

Spirule : (n) دیکھو Spirula

Spiry : (a) (۱) (نباتیات) نوکیلا : مخروطی : گاؤدم : مخروطی۔ (۲) کلس نما یا مخروط یا کلس کی شکل کا یا کلس کے متعلق۔ (۳) کلسوں سے بھرا ہوا (۴) کمزور : نازک۔

Spiry : (a) پیچ دار : پیچاں۔

Spit : (n) [OE. 'Spitu'.] (۱) سیخ : سیخ کباب۔ (۲) (طباعت) دستی پریس کا آہنی ڈنڈا جس کے ذریعہ پھسلن حصے کو اندر باہر کرتے ہیں۔ (۳) سیخ جس میں لگا کر مچھلی کو سکھاتے ہیں۔ (۴) (تحقیراً) تلوار۔ (۵) تنگ خاکنائے : سوارہ۔

Spit : (n) (۱) تھوک : لعاب دہن۔ (۲) تھوکنا۔ (۳) ترشح : چھینٹا : بارش خفیف۔

A spit and stride : بہت مختصر دوری۔

The very spit of : (کسی شخص کی) ہو بہو نقل : مشابہ۔

Spit : (n) [(M)LG. '(M)Du.] (۱) کلہاڑی یا کدال بھر گہرائی۔ (۲) بیلچہ کا ایک ہولا یا وار۔ (۳) کدال بھر مٹی کی تہ۔ (۴) کدال بھر مٹی۔

Spit : (v) (۱) سیخ پر چڑھانا۔ (۲) برمانہ : چھیدنا : بیندھنا : بھونکنا۔ (۳) ہیرنگ مچھلی کو سیخ میں لگ کر سکھانا۔

Spit : (v) [OE. '(ge) spittan'.] (۱) تھوکنا۔ (۲) کسی چیز کو منہ سے تھوک دینا یا نکال پھینکنا : اگلنا۔ (۳) (انڈے وغیرہ) دینا۔ (۴) غضب ناک ہو کر منہ سے نکالنا (کلمات تحقیر یا تہدید وغیرہ)۔ (۵) بولنا (زبان)۔ (۶) تھوک دینا (حقارت کے طور پر) : پھنکارنا۔ (۷) تھوکنا : بلغم خارج کرنا : کھنکھارنا۔ (۸) تھو تھو کر کے منہ سے خارج کرنا۔ (۹) (بلی کا) خر خرانا۔ (۱۰) ترشح ہونا : پھوئیاں برسنا۔ (۱۱) آگ لگانا : جلنا : جلانا۔ (۱۲) کھنکھارنے کی سی آواز نکالنا۔

To spit cotton : (پیاس سے) منہ سے پھین نکلنا۔

To spit venom, poision, fire etc. : زہر اگلنا : آگ نکالنا۔

To spit in one's face/ -teeth : (مجازاً) منہ پر تھوک دینا۔

To spit it out : (عام) کہہ ڈالنا۔

To spit sixpences : (پیاس) منہ سے پھین نکلنا۔

Spit : (v) (۱) کدال بیلچہ وغیرہ سے کھودنا۔ (۲) بیلچہ سے بونا : نصب کرنا۔

Spit and polish : (n) صفائی کرنا اور پالش کرنا (ملاحوں کے کاموں کا ایک جزو)۔

Spit-ball : (n) (۱) (کسی پر پھینکنے کے لئے) کاغذ کو چبا کر بنائی ہوئی گولی۔ (۲) بیس بال کی گیند کو تھوک سے ایک

تند مزاج ۔

Spitfire : (n) (۱) آگ اگلنے والی چیز خصوصاً توپ ۔ (۲) تند مزاج : پرکالۂ آتش ۔ (۳) غضبناک بلی ۔

Spitfire jib : (n) مضبوط تکونا بادبان جو طوفان میں چڑھاتے ہیں ۔

Spitful : (n) بیلچہ بھر ۔

Spitish : (a) دیکھو Spitful

Spitshine : (n) جوتے کی چمک (خصوصاً تھوک لگا کر) ۔

Spitshine : (v) تھوک لگا کر جوتے کو چمکانا ۔

Spitter : (n) (۱) تھوکنے والا ۔ (۲) ایک قسم کا زہریلا سانپ جو اپنا زہر تھوک کر پہنچاتا ھے ۔

Spitter : (n) (۱) بیلچہ : کدال ۔ (۲) کدال سے کھودنے والا ۔

Spittle : (n) [ME. 'Spetil'.] (۱) تھوک : کف : لعاب دہن ۔ (۲) بعض کیڑے کا لعاب ۔

Spittle : (n) [OE. 'Spitel'.] (۱) چھوٹا بیلچہ : بیلچہ ۔ (۲) کھرپا : کھرپی ۔

Spittle fly/ -insect : (n) جھاگ نکالنے والا یا جھاگ میں پیدا ہونے والا کیڑا ۔

Spittoon : (n) اگالدان : پیک دان ۔

Spitz : (n) [G.] ایک چھوٹی قسم کا کتا جس کی تھوتھنی گاؤ دم ہوتی ھے ۔

Spitzer : (n) دھات کے خول والی نوکدار بلٹ (گولی) ۔

Spiv : (n) (۱) طفیلی : بغیر باقاعدہ نوکری کے روزی کمانے والا ۔ (۲) اچکا : چھوٹے پیمانے پر چوربازاری کرنے والا ۔ (۳) کام چور : کاہل : سست ۔

Spivery/ Spivvery : (n) طفیلی زندگی بسر کرنا ۔

Spizzerinctum : (n) کامیابی کی خواہش : زور : قوت : حوصلہ ۔

Splacknuck : (n) [Invented by Swift.] (۱) برابڈ نگنیگ (Brobdingnag) کا خیالی جانور ۔ (۲) (مجازاً) عجیب الخلقت آدمی : عجیب و غریب چیز ۔

طرف بھگو کر پھینکنا ۔

Spit kit/ -kid : (n) (۱) راکھ دان : ایش ٹرے ۔ (۲) چھوٹا جہاز (خصوصاً گشت کے لئے) ۔

Spit stick : (n) (۱) کندہ کاری کرنے کی چھینی ۔ (۲) چھوٹی نوکیلی چھینی ۔

Spit up : (v) اگل دینا : قے کر دینا ۔

Spital : (n) [late respelling of Spittle.] (۱) تھوک : رال : لعاب دہن : تف ۔ (۲) بعض کیڑے کی رال ۔ (۳) وعظ جو ایسٹر سمبار اور منگل کو کہا جاتا ھے ۔ (۴) (مجازاً) غلیظ جگہ ۔ (۵) مسافروں کی پناہ گاہ ۔

Spitbox : (n) اگلدان : پیک دان ۔

Spitchcock : (n) [Origin unkn.] بام مچھلی کا کباب ۔

Spitchcock : (v) (بام مچھلی اور پرند وغیرہ کو) سیخ پر کباب کرنا ۔

Spitchcocked : (a) کباب کی ہوئی ۔

Spite : (n) [OFr. 'Despit'.] (۱) بغض : کینہ : خبث باطن ۔ (۲) جلن : عداوت : حسد : عناد : بیر : لاگ ۔

In spite of : باوجود یکہ : با ایں ہمہ ۔

To have a spite at : بغض رکھنا : عناد رکھنا ۔

Spite : (v) (۱) بغض رکھنا : عناد رکھنا : نیچا دکھانا : ذلیل کرنا : مخالفت کرنا ۔ (۲) دق کرنا : نقصان پہنچانا ۔

To spite (one) : غصہ نکالنا ۔

Spite-fence : (n) بد نما باڑ یا دیوار جو پڑوسی کو پریشان کرنے کے لئے کھڑی کی جاتی ھے ۔

Spite marriage : (n) محبوب کو تکلیف دینے کے لئے یا آزردہ کرنے کے لئے کسی اور سے شادی کرنا ۔

Spiteful : (a) کینہ پرور : بدباطن ۔

Spitfully : (adv.) کینہ پروری سے : بدباطنی سے ۔

Spitfulness : (n) کینہ وری : بدباطنی ۔

Spitfire : (a) (۱) آگ اگلنے والا ۔ (۲) (مجازاً) تیز مزاج : پر کالۂ آتش ۔

Splanchnic : (a) [mod. L. 'Splanchnicus'.] (۱) آنتوں کا : امعائی ۔ (۲) احشائی ۔

Splanchnic : (n) امعائی اعصاب ۔

Splancho- : (Prefix) سابقہ بمعنی "امعائی" : "احشائی" ۔

Splanchnocoele : (n) فتق احشا : احشائی قیلہ ۔

Splanchnography : (n) احشا نگاری : احشا نامہ ۔

Splanchnology : (n) (۱) احشائیات : علم الاحشا ۔ (۲) نظام احشا ۔

Splanchnopleural : (a) پارہ نہوض کی دو تہوں میں سے کسی ایک سے متعلق ۔

Splanchnopleure : (n) پارہ نہوض کی دو تہوں میں سے ایک ۔

Splanchnopleuric : (a) پارہ نہوض کی دو تہوں میں سے کسی ایک سے متعلق ۔

Splanchnoskeletal : (a) احشائی ڈھانچ سے متعلق ۔

Splanchnoskeletan : (n) احشائی ڈھانچ : کالبد احشا ۔

Splanchnotomy : (n) احشا شگافی : تشریح احشا ۔

Splash : (n) (۱) چھینٹا : چھپکا ۔ (۲) چھینٹوں کے پانی کی مقدار ۔ (۳) پانی میں گرنے کی آواز : غڑپ ۔ (۴) کیچڑ یا گرد کا داغ : دھبا ۔ (۵) داغ : خال : گل (جانوروں کی جلد پر)۔ (۶) پوڈر : گلگونہ : غازہ : ابٹن ۔ (۷) سوڈاواٹر وغیرہ کی تھوڑی سی مقدار (جو وہسکی وغیرہ میں ملائی جائے) ۔ (۸) بلٹ (گولی) کے پھٹنے پر اس کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ۔ (۹) واضح اثر ۔ (۱۰) دکھاوا : نمائش : بناوٹ ۔

To make or cut a splash : دھوم : شہرہ ہونا : چرچا کرنا : مچا دینا ۔

Splash : (v) [Alter. of Plash.] (۱) لتھیڑنا : ساننا : لت پت کرنا (پانی ، کیچڑ وغیرہ میں) ۔ (۲) چھڑکنا : چھینٹے ڈالنا (پانی وغیرہ کے) ۔ (۳) چھینٹے اڑاتے چلنا : چھپ چھپ کرنا ۔ (۴) پانی میں گرنے یا غوطہ لگانے سے چھینٹے اڑانا ۔ (۵) (کسی شے کو) منتشر دھبوں ، ٹپکوں سے آراستہ کرنا ۔ (۶) (گولی کا) لگنے کے بعد ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا ۔ (۷) چھینٹے اڑاتے ہوئے راستہ بنانا یا جانا ۔ (۸)(دشمن کے ہوائی جہاز کو) مار گرانا ۔ (۹) جلدی جلدی خاکہ بنانا : نقشہ بنانا ۔ (۱۰) نمایاں کرنا : مشہور کرنا : نمایاں جگہ پر رکھنا ۔

Splash- : جزوترکیبی "لت پت کرنا" : چھینٹا اڑانا ۔

Splash-back : (n) کیچ روک : گاڑیوں میں آگے کی جانب کا ایک تختہ کیچڑ مٹی سے بچانے کے لئے : چھینٹ روک ۔

Splash(-) board : (n) دیکھو Splash-back

Splash-down : (n) خلائی جہاز کا سمندر میں اترنا ۔

Splash-gurad : (n) گاڑیوں کے پچھلے پہیے کے عقب میں لگا چوڑا ربر کا ٹکڑا جس سے چھینٹ نہیں اڑتی ہے ۔

Splash-lubricate . (n) تیل کے برابر چھینٹے والی ڈال کر چکنا کرنا ۔

Splash-lubrication : (n) تیل کے چھینٹے ڈال کر چکنا رکھنا ۔

Splash-method : (n) دیکھو Splash-lubrication

Splash-net : (n) چھوٹا مچھلی پکڑنے کا جال ۔

Splash-paper : (n) بو قلموں کاغذ ۔

Splash-system : (n) Splash-lubrication

Splash-work : (n) چھینٹ کا کام ۔

Splasher : (n) (۱) چھینٹ روک : کیچ روک : مڈ گارڈ ۔ (۲) (نرم زمین یا کیچڑ پر چلنے کے لئے) پیر میں باندھنے کا تختہ ۔ (۳)دھلائی کے پٹرے کے پاس کا پردہ جس سے دیوار چھینٹوں سے محفوظ رہتی ہے ۔

Splashily : (adv.) کیچڑوں سے بھر کر ۔

Splashiness : (n) کیچڑ بھرا ہونا : گیلا پن ۔

Splashingly : (adv.) چھینٹے اڑاتے ہوئے ۔

Splashy : (a) کیچڑ بھرا : گیلا : گڈھوں سے بھرا ۔

Splashy : (a) (۱) چھپاک سے کرنے والا : چھینٹے اڑانے والا ۔ (۲) غڑپ کی (آواز) ۔ (۳) سنسنی خیز ۔ (۴) بے قاعدہ ۔ (۵) گلدار ۔

Splat : (v) [ME. 'Splatten'.] (۱) (Pike) مچھلی کو چیر کر پھیلانا (پکانے کے لئے) ۔ (۲) گولی کے ٹکرانے کے بعد پھیلنے کی مخصوص آواز نکلنا ۔

Splat : (n) کرسی کی پشت کا درمیانی حصہ ۔

Splat : (n) دھبہ : داغ : گل ۔

Splat : (n) چھپاکا : چھپ چھپ ۔

Splather : (v) [Bland of Splash and slatter.] (۱) چھینٹے اڑانا : منتشر کرنا ۔ (۲) کج مج بولنا : گپڑ سپڑ بولنا ۔

Splathering : (a) (۱) بے ہنگم : بھدا : بے ڈول ۔ (۲) اناپ شناپ : بے ربط : بے جوڑ ۔

Splatter : (v) [Imitative.] (۱) چھپ چھپ کرنا ۔ (۲) اس طرح بولنا کہ کسی کی سمجھ میں نہ آئے : کج مج بولنا : گپڑ سپڑ بولنا ۔

Splatterdash : (n) دیکھو Spatterdash

Splay : (n) (۱) ڈھال (زاویہ یا سطح خصوصاً موکھے یا رند کا حصہ) ۔ (۲) ڈھلان ۔ (۳) پیالے کا باہر نکلا ہوا حصہ ۔

Splay : (adv.) (۱) دیکھو Splay-foot ۔ (۲) آڑے ترچھے رخ میں : ترچھا ہو کر ۔

Splay : (a) (۱) ترچھا : ڈھلوان : ٹیڑھا ۔ (۲) کشادہ اور چپٹا : باہر کو نکلا ہوا ۔

Splay : (v) [f. Display.] (۱) پھیلانا : بڑھانا ۔ (۲) ڈھلوان کرنا ۔ (۳) ترچھا ہونا ۔ (۴) بھونڈے طریقے سے پھیلنا ۔ (۵) ملانا (پہیے کی گول پٹی) ۔

Splay : (v) [Alternation of Spay.] (مادہ جانوروں کا) بیضہ دان نکال دینا ۔

Splay(-)foot : (n) چوڑا چکلا پاؤں ۔

Splay(-) foot : (adv.) بھدے طریقے سے : بھونڈے پن سے ۔

Splay-footed : (a) (۱) چوڑا چکلا پاؤں رکھنے والا ۔ (۲) بھدا : بھونڈا : بے ہنگم ۔

Spleen : (n) [OFr. 'Esplen'.] (۱) تلی : طحال ۔ (۲) اضمحلال : بد مزاجی : چڑچڑاپن ۔

Spleen : (v) غصہ دلانا : بر انگیختہ کرنا ۔

Spleenful : (a) تنک مزاج : بد مزاج : چڑچڑا : جھلا ۔

Spleenic : (a) طحالی : طحالی سے متعلق ۔

Spleenish : (a) بد مزاج : چڑچڑا : بد نفسانہ ۔

Spleenishly : (adv.) بد مزاجی سے : چڑچڑے پن کے ساتھ ۔

Spleenishness : (n) بدمزاجی : چڑچڑاپن ۔

Spleenwort : (n) (۱) طحال بوٹی : حشیشۃ الطحال : چترک ۔ (۲) ناگ پھنی کی ایک قسم ۔

Spleeny : (a) دیکھو Spleenful

Splen- : جزو ترکیبی بمعنی "طحال" : "تلی" ۔

Splenalgia : (n) درد باطحال : تلی کا درد ۔

Splendacious : (a) بہت شاندار ۔

Splendent : (a) [L. 'Splendere'.] (۱) چمکدار : چمکیلا : منور : روشن : تاباں ۔ (۲) انتہائی شاندار ۔ (۳)(مجازاً) عالی شان : عظیم الشان ۔

Splendid : (a) [Fr. 'Splendide' or L. 'Splendidus'.] (۱) شاندار : عالیشان : پر تکلف : ٹھاٹھ باٹھ والا : بہت جڑا ۔ (۲)ٹھاٹھ باٹھ سے رہنے والا (شخص) : قابل تعریف ۔ (۳) بہت عمدہ : اعلیٰ : بہت اچھا ۔

Splendidly : (adv.) شان سے : آب وتاب سے ۔

Splendidness : (n) شان : آب و تاب : شان و شوکت : جاہ و جلال ۔

Splendiferous : (a) [med. L. 'Splendifer'.] (۱) بہت عمدہ : اعلیٰ : شاندار ۔ (۲) پر فریب طور پر شاندار ۔

Splendiferously : (adv.) اعلیٰ طور پر : شاندار طور پر ۔

Splendiferousness : (n) شاندار ہونا : بہت عمدہ ہونا ۔

Splendorous : (a) شاندار : ٹھاٹھ باٹھ کا : چمکدار : منور ۔

Splendour : (n) [Fr. 'Splendeur' or L. 'Splendor'.] آب و تاب : چمک دمک : شان و شوکت : زرق برق ۔

Splenectomy : (n) طحال براری ۔

Splenetic : (a) [late L. 'Spleneticus'.] (۱) طحال سے متعلق : طحالی ۔ (۲) بدمزاج : چڑچڑا : زود رنج : بدخو ۔

Splenetic : (n) (۱) بد مزاج شخص ۔ (۲) طحال کا مریض ۔

Splenetic fever : (n) حمرہ خیشہ : راج پھوڑا ۔

Splenetically : (adv.) بد مزاجی سے : چڑچڑے پن سے ۔

Splenetive : (a) دیکھو Splenetic

Splenial : (a) [L. 'Splenium'.] کھپچی کی شکل کا : کھپچی کا کام دینے والا : جبریہ عنقبہ سے متعلق ۔

Splenial : (n) کھپچی نما ہڈی یا ابھار ۔

Splenic : (a) طحالی : طحال سے متعلق ۔

Splenic fever : (n) طحالی بخار ۔

Splenic flexure : (n) طحال کے پاس قولون کا خم ۔

Splenitis : (n) ورم طحال ۔

Splenius : (n) [Gr.'Splenion'.] جبیریہ : عضلہ قفا : گردن کے اطراف اور پشت کے ہر دو طرف کا عضلہ جو گردن کو پیچھے ہٹانے میں کام دیتا ہے ۔

Splenization : (n) [Fr. 'Splinisation'.] شش کا ایک طحال نما شے میں مستحیل ہو جانا ۔

Spleno- : [Gr. 'Spleno'.] جزو ترکیبی بمعنی "طحال" "تلی" ۔

Splenocele : (n) فتق طحال : طحالی قیلہ ۔

Splenography : (n) طحال نگاری : طحال نالہ ۔

Splenoid : (a) طحال نما ۔

Splenology : (n) طحالیات : علم طحال ۔

Splenomegaly : (n) کبر الطحال : تلی کا بڑھ جانا ۔

Splenotomy : (n) تشریح طحال : طحال براری : طحال شگافی ۔

Splenulus : (n) [L.] ابتدائی طحال : زائد طحال ۔

Spleuchan : (n) [Gael. 'Spliuchan'.] تمباکو یا پیسے رکھنے کی تھیلی یا بٹوا ۔

Splice : (n) (۱) دو رسیوں یا لکڑی کے دو ٹکڑوں کا جوڑ ۔ (۲) عقد : شادی : نکاح ۔ (۳) کرکٹ کے بلے کے دستے کا وہ حصہ جو پھل میں گھسایا رہتا ہے ۔

Splice : (v) [MDu. 'Splissen'.] (۱) رسی کے سرے جوڑنا : لڑیوں کو آپس میں گوندھ کر لکڑی کے سروں کو ایک دوسرے پر رکھ کر جوڑنا ۔ (۲) عقد کر دینا : شادی کر دینا ۔ (۳) ملانا : جوڑنا ۔

To splice the main-race : دیکھو Main-brace

Splice-graft : (v) ترچھا کاٹ کر قلم لگانا ۔

Splice-grafting : (n) شاخوں کو ترچھا کاٹ کر اور باندھ کر قلم لگانا ۔

Splice-joint : (n) پٹریوں کے درمیان ملانے والا جوڑ ۔

Splice-piece : (n) ریل کی پٹریوں کے جوڑ پر لگنے والی پٹی یا تختی ۔

Spline : (n) (۱) لمبی پتلی پٹی (لکڑی یا دھات کی) ۔ (۲) لچکدار لکڑی یا ربڑ کا ٹکڑا جو بڑی بڑی گولائیوں (خصوصاً ریل کے کاموں میں) کا نقشہ کھینچنے میں کام آتا ہے ۔ (۳) ایک چورس پٹی جو دھرے اور پہیے کی مشترکہ جھری میں دی جاتی ہے تاکہ دونوں گردش کریں ۔

Spline : (v) چورسی پٹی لگانا ۔

Splining machine : (n) کنجی کے لئے سوراخ اور جھری بنانے کی مشین ۔

Splint : (n) [MLG. 'Splente'.] (۱) قدیم زرہ کے بعض حصوں میں لگائی جانے والی پٹی جو ایک دوسرے پر چڑھی رہتی ہے ۔ (۲) لکڑی کی سخت یا لچکدار کھپچی جو ٹوٹی ہوئی ہڈی کی مرہم پٹی کے بعد اوپر باندھ دی جاتی ہے یا ٹوکریاں بنانے کے کام آتی ہے ۔ (۳) لکڑی یا پتھر کی چھپٹی ۔ (۴) گھوڑے کے آگے کے پاؤں کی ان دو چھوٹی ہڈیوں میں سے ایک جو ران کی ہڈی کے پیچھے یا اس سے متصل ہوتی ہے (انسان میں) پنڈلی کے باہر کی طرف کی ہڈی ۔ (٦) طبق دار سخت کوئلہ ۔

Splint : (v) (شکستہ ہاتھ وغیرہ پر) کھپچی باندھنا ۔

Splint(-) bone : (n) (۱) گھوڑے کے آگے کے پاؤں کی ان دو چھوٹی ہڈیوں میں سے ایک جو ران کی ہڈی کے پیچھے یا اس سے متصل ہوتی ہیں ۔ (۲) پنڈلی کی باہر کی طرف کی ہڈی ۔

Splint coal : (n) سلیٹی ساخت کا کوئلہ ۔

Splinter : (n) [(M)Du.] (۱) (لکڑی ، پتھر وغیرہ کی) چھپٹی ، لکڑی

کی چھیلن : کرچ : کھپچی : پارہ : ٹکڑا : ریزہ ۔ (۲) کسی پارٹی یا گروپ کا حصہ جو اس سے الگ ہو گیا ہو ۔

In or into splinters : ریزوں میں : ٹکڑوں میں ۔

Splinter : (v) پھاڑ کر یا چیر کر پتلے پتلے ٹکڑے بنانا : چھپٹیاں اتارنا : ریزہ ریزہ کرنا یا ہو جانا : پاش پاش ہو جانا ۔

Splinter-bar : (n) (۱) چھکڑے ہل وغیرہ کا جوا : جوت ڈنڈا ۔ (۲) گاڑی میں ڈنڈا یا سلاخ جو کمانیوں کے سہارے کے لئے لگا ہوتا ھے ۔

Splinter net/ -netting : (n) رسوں سے بنی جالی جو جنگ کے زمانے میں جہاز کے اوپر لگا دی جاتی ھے تاکہ عملہ کے لوگ گولے کی کرچوں سے محفوظ رہیں ۔

Splinter-new : (a) بالکل نیا : کورا ۔

Splinter-proof : (n) کوئی چیز جو پھٹے گولوں کی کرچوں سے بچائے : شیل روک ۔

Splinter proof : (a) شیل روک ۔

Splinterless : (a) جس کی چھپٹیاں نہ ہو سکیں ۔

Splintery : (a) چھپٹیوں سا : چھپٹیوں کا : چھپٹیاں بن جانے والا : جس کے پھٹنے سے چھپٹیاں نکل آئیں : چھپٹیوں سے بھرا : کھردری (چٹان) ۔

Split : (n) (۱) چیر : شگاف : درز : دراڑ ۔ (۲) پھوٹ : تفریق : تفرقہ : اختلاف ۔ (۳) بید کی چیری ہوئی چھڑیں (ٹوکریاں وغیرہ بنانے کے لئے) ۔ (۴) فولاد : بید وغیرہ کی ایک چھڑ : (نجاری) راچھ کی چھڑ ۔ (۵) چمڑے کی ایک تہ (جب چمڑے کی باریک تہیں تراشی جائیں تو ان میں کی ہر تہ) ۔ (۶) (تاش کا کھیل) دو برابر کے پتوں کا نکلنا جس سے شرطیں بٹ جاتی ہیں ۔ (۷) مخبر : جاسوس ۔ (۸) ولایتی پانی : شراب کا آدھا گلاس ۔ (۹) بازی گر کا کھیل جس میں وہ زمین پر بیٹھ کر ایک ٹانگ ایک طرف اور دوسری دوسری طرف پھیلا دیتا ھے اور دھڑ سیدھا رکھتا ھے ۔ (۱۰) لکڑی کی چھپٹی یا کھپچی ۔ (۱۱) اینٹ جس کی موٹائی عام اینٹوں کی آدھی ہوتی ھے ۔ (۱۲) پھل کے قتلوں کی بنی ایک مٹھائی ۔ (۱۳) پھٹی ہوئی ٹکٹ کا ایک ٹکڑا ۔ (۱۴) تقسیم سے پیدا ہونے والی چیز ۔ (۱۵) شیشے کی طرف کا کونے دار کھانچ ۔

The splits : بازی گر کا کھیل جس میں وہ زمین پر بیٹھ کر ایک ٹانگ ایک طرف اور دوسری دوسری طرف پھیلا دیتا ھے اور دھڑ سیدھا رکھتا ھے ۔

Split : (v) [(M)Du. 'Splitten'.] (۱) زور سے توڑنا یا ٹوٹنا : پھٹنا یا پھاڑنا ۔ (۲) تقسیم کرنا : بانٹ دینا : الگ الگ کرنا ۔ (۳) ٹکڑے ٹکڑے کرنا یا ہونا : حصے کرنا یا ہونا ۔ (۴) مخالف فریقوں میں تقسیم ہو جانا (اختلاف رائے یا مسائل کی وجہ سے) ۔ (۵) اختلاف ہونا : تفرقہ پڑنا : کھنڈت پڑ جانا : اختلاف پیدا کرنا : نفاق ڈالنا ۔ (۶) (بحری) (ہوا کا) بادبان کو پھاڑ دینا یا بادبان کا پھٹ جانا ۔ (۷) افشا کر دینا : فاش کر دینا ۔ (۸) (جہاز کا) ٹکرا کر پھٹ جانا : جہاز کا تباہ ہو جانا (ٹکرا کر) ۔ (۹) (عام) جھگڑنا ۔ (۱۰) (عام) مخبر بن جانا ۔ (۱۱) شراب میں پانی ملا کر پتلا کرنا ۔ (۱۲) کیمیاوی مرکب کو عنصروں میں الگ الگ کرنا ۔ (۱۳) حصہ بانٹنا ۔ (۱۴) بہت تیز دوڑنا (مقابلے میں) ۔ (۱۵) ووٹ کا بٹ جانا ۔ (۱۶) (مجازاً) (ہنسی ، درد وغیرہ سے پیٹ) پھٹنا : بے حال ہو جانا ۔ (۱۷) پیٹ میں بل پڑ جانا ۔

To split a hair/ -hairs/ -words : بال کی کھال نکالنا ۔

To split one's sides : دل کھول کر ہنسنا : ہنستے ہنستے بے حال ہو جانا : پیٹ میں بل پڑ جانا ۔

To split straws : معمولی باتوں پر جھگڑنا ۔

To split tacks : (جہاز کا) رخ پھیرنا : راستہ بدلنا جبکہ دوسرے ساتھ کے جہاز اسی راستے پر ہوں ۔

To split the difference : متنازع فیہ مقادیر یا رقوم میں سے بیچ کی (اوسط مقدار) لے لینا ۔

Split : (a) (۱) کٹا : شگافتہ : پھٹا ہوا ۔ (۲) علاحدہ : الگ کیا ہوا : منقسم ۔

Split-bottom : (a) (کرسی) جس کی نشست لکڑی کی پٹیوں کی بنی ہوتی ھے ۔

Split brilliant : (n) ہیرا جس کا قاعدہ دو مثلثی پہلوؤں میں افقی طور پر بٹا رہتا ھے ۔

Split-farthing : (a) کنجوس : بخیل ۔

Split-flag : (n) دو شاخہ جھنڈا ۔

Split-hair : (a) بالکل ٹھیک : صحیح ۔

Split infinitive : (n) مصدر یا علامت مصدر میں فصل دینا ۔

**Split-level : (n)** متصل کمروں سے نیچا یا اونچا (کمرہ یا کمرے)۔

**Split-mind : (n)** دیکھو Schizophrenia

**Split off : (v)** پھاڑ کر الگ کر دینا : علیحدہ ہو جانا۔

**Split peas : (n)** مٹر کی دال ۔

**Split personality : (n)** دوہری شخصیت ۔

**Split pin : (n)** پن یا کیلی جو ایک سرے پر پھٹی رہتی ہے : دو شاخی کیل ۔

**Split ring : (n)** حلقہ : چھلا (کنجیوں کے گچھوں کے چھلے جیسا)۔

**Split-rivet : (n)** دو نوکیلی کیل ۔

**Split -second(s) : (n)** (۱) دو علا حدہ سیکنڈوں والی گھڑی کے لئے آتا ہے ۔ (۲) لمحہ : چشم زدن ۔

**Split-shot : (n)** انٹے کے کھیل کا ایک ہاتھ جس میں دو ملی ہوئی گولیاں مختلف سمت میں اڑ جاتی ہیں ۔

**Split -stroke : (n)** دیکھو Split-shot

**Split-tail : (n)** (۱) ایک قسم کی مچھلی ۔ (۲) ایک قسم کی بط ۔

**Split-ticket : (n)** ووٹ یا ٹکٹ جس پر رائے دینے والے نے ایک سے زیادہ کے حق میں رائے دی ہو ۔

**Split-up : (n)** (۱) علا حدگی : جدائی : تفرقہ : اختلاف ۔ (۲) تقسیم ۔

**Split-up : (a)** چھوٹا اور دبلا (گھوڑا)۔

**Split-vision : (n)** دونوں آنکھوں کے مخالف کوشوں سے دیکھنے کی غیر معمولی صلاحیت ۔

**Splitter : (n)** (۱) چیرنے والا : پھاڑنے والا : توڑنے والا ۔ (۲) مچھلی چیرنے والا (سکھانے کے لئے)۔

**Splitting : (a)** (۱) چیرنے والا ۔ (۲) شدید : شدت کا ۔ (۲) بہت تیز ۔ (۳) پیٹ میں بل ڈالنے والا : تمسخر آمیز ۔

**Splodge : (n)** [Expresive alter of 'Splotch'.] دھبا : داغ : نشان ۔

**Splodge : (v)** میلا کرنا : داغدار بنانا ۔

**Splodgy : (a)** میلا : داغدار ۔

Splore : (n) [Origin unkn.] (۱) رنگ رلیاں : قہقہے ۔ (۲) بدمستی : مے نوشی ۔ (۳) ہل چل : ہنگامہ : دنگا : جھگڑا ۔

Splore : (v) (۱) رنگ رلیاں منانا : اچھلنا : کودنا ۔ (۲) ہنگامہ کرنا : بلوہ کرنا ۔ (۳) شیخی بگھارنا ۔

Splosh : (v) [Blending of Spash and Plot.] (۱) پانی کا چھپکا ۔ (۲) (عام) روپیہ ۔

Splosh : (v) پانی کا چھپکا پڑانا : چھینٹے پڑانا ۔

Splosh : (adv.) چھپاک سے ۔

Splotch : (n) [Blend of Spot and Blotch.] دھبا : داغ : نشان ۔

Splotch : (v) داغ لگانا : دھبا ڈالنا ۔

Splotchy : (a) داغدار : میلا ۔

Splunge : (v) [Blend of Splash and Plunge'.] دیکھو Plunge

Splurge : (n) [Of symbolic origin.] (۱) غل غپاڑہ : دھوم دھام ۔ (۲) نمائش : دکھاوا ۔ (۳) موسلا دھار بارش : چھپاکا ۔

Splurge : (v) (۱) نمائش کرنا : دھوم دھام دکھانا ۔ (۲) چھینٹے اڑانا ۔ (۳) فضول خرچی کرنا : اڑانا ۔

Splurgy : (a) نمائشی : دکھاوے کا ۔

Splutter : (n) [Alter of Sputter.] (۱) شور : ہنگامہ ۔ (۲) پر زور اور گڈ مڈ تقریر : بے ربط بات ۔ (۲) جلد جلد یا بے ربط بات : جلدی یا گھبراہٹ کی بات چیت ۔

Splutter : (v) (۱) جلد جلد اور بے ربط باتیں کرنا ۔ (۲) ریزہ ریزہ بن کر منتشر ہو جانا ۔ (۳) گالیاں دینا ۔ (۳) گڈ مڈ بولنا ۔ (۵) (قلم کا) روشنائی پھیلانا ۔ (٦) چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں اڑنا ۔

Spode : (n) نفیس چینی برتن (جو اشیاء اسپوڈ ، اس کے بنانے والے کے نام پر)۔

Spodo- : [Gr. 'Spodis'.] جزو ترکیبی بمعنی "راکھ" "میل" خارجی مادہ" "فضلہ"۔

Spodogenic : (a) (مرضیات) فضلہ خارج کرنے والا ۔

Spodogenous : (a) دیکھو Spodogenic

Spodogram : (n) نمونہ راکھ ۔

Spodomancy : (n) راکھ تفاء ۔

Spodomantic : (a) راکھی تفاء سے متعلق ۔

Spodumene/ Spodumen : (n) [Fr.] الومینیم اور لیتھیم کا سلیکیٹ ۔

Spoil : (n) [OFr. 'Espoille'.] (۱) مال غنیمت : لوٹ ۔ (۲) (مجازاً) منافع : فوائد فتوح ۔ (۳) کسی منصب یا سرکاری خدمت کے فوائد ۔ (۴) مٹی وغیرہ جو کھدائی یا گل کشی وغیرہ سے بر آمد ہو ۔ (۵) (جمع) جانور کا بچا کھچا عضو؛ بغیر کھایا ہوا حصہ ۔ (۶) برباد کرنا : نقصان پہنچانا۔ (۷) مفتوح دشمن سے چھینا ہوا اسلحہ وغیرہ۔ (۸)کوئی ناقص چیز۔

The spoils of war : مال غنیمت : دشمن سے چھینا ہوا اسلحہ ۔

To make spoil of : لوٹنا : لوٹ مار کرنا : غارت گری کرنا ۔

Spoil : (v) (۱) لوٹ لینا : زبردستی یا چوری سے کوئی شے کسی سے لے لینا : چھین لینا ۔ (۲) خراب کرنا : بگاڑنا : مزا کرکرا کر دینا : بے لطف کر دینا ۔ (۳) لاڈ پیار یا مروت یا رعایت سے کسی کی عادت خراب کر دینا ۔ (۴) (عام) اپاہج یا بیکار کر دینا یا ہلاک کر ڈالنا ۔ (۵) (پھل ، مچھلی اور مجازاً مزاج کے لئے) بس جانا : سڑ جانا : خراب ہو جانا : بد مزہ ہو جانا ۔ (۶) داغ دار ہو جانا : اچھے صفات کھو دینا ۔ (۷) شدید خواہش رکھنا : حد سے زیادہ خواہش مند ہونا ۔

To be spoiling for : آرزو مند ہونا : تمنا رکھنا : بے تاب ہونا ۔

To spoil all or everything : سارا مزہ کرکرا کر دینا ۔

Spoil- : جزو ترکیبی بمعنی برباد کرنا ۔

Spoil(-) bank : (n) کھدائی سے نکلی ہوئی مٹی کا تودہ ۔

Spoil-five : (n) تاش کا ایک کھیل ۔

Spoil ground : (n) وہ جگہ جہاں کھدائی سے بر آمد مٹی پھینکی جاتی ہے ۔

Spoil heap : (n) کھدائی سے بر آمد مٹی وغیرہ کا انبار ۔

Spoil sport : (n) کھیل وغیرہ کا مزا کرکرا کرنے والا : کھیل بگاڑنے والا: بے لطفی پیدا کرنے والا : عیش منغض کرنے والا ۔

Spoilable : (a) جو خراب ہو سکے : جو بگڑ سکے ۔

Spoilage : (n) (۱) برباد ہونا ۔ (۲) کاغذ جو طباعت میں ردی ہو جاتا ہے ۔

Spoilation : (n) (۱) لوٹ کھسوٹ : مار دھاڑ : غارت : غنیمت ۔ (۲) دیکھو Spoliation ۔

Spoiler : (n) (۱) غارتگر : لٹیرا : لوٹنے والا : بگاڑنے والا ۔ (۲) ہوائی جہاز کے بازوؤں پر لگی پتلی تختی جسے سطح سے اوپر اٹھایا جاتا ہے۔

Spoiling : (n) لوٹ : غارتگری ۔

Spoiling attack : (n) دشمن کے منصوبہ یا نقل و حرکت میں رخنہ ڈالنے کے لئے محدود پیمانے پر حملہ ۔

Spoke : (n) [OE. 'Spaca'.] (۱) آرا (پہیے کا) ۔ (۲) سیڑھی کا ڈنڈا ۔ (۳) جہاز چلانے کے پہیے کا ہتھا ۔ (۴) آرا جو پہیے کو الٹا چلنے سے روکتا ہے : اڑ ۔ (۵) رسے کی لمبائی جو ہاتھ میں رہتی ہے (رسا بنانے میں) ۔

To put in one's spoke : مشورہ دینے یا کچھ کہنے کی کوشش کرنا ۔

To put a spoke in (a person's) wheel : روڑا اٹکانا ۔

Spoke : (v) (۱) آرا لگانا ۔ (۲)روکنا : مزاحمت پیدا کرنا ۔ (۳) پہیے کو بلی کی مدد سے روکنا ۔

Spoke-bone : (n) پیش بازو کا کعبرہ : وہ ہڈی جو کہنی سے کلائی تک جاتی ہے : عظم الزند ۔

Spoken : (a) (۱) بولنے والا : بولی : املا ۔ (۲) کہا ہوا : بولا ہوا ۔ (۳) عام آواز سے گایا ہوا (نغمہ) ۔

Spokeshave : (n) آرا بنانے کا رندہ جس کے ادھر ادھر دستے ہوتے ہیں؛ آرا تراش ۔

Spokeshave : (v) آرا بنانا ۔

Spokesman : (n) (۱) نمائندہ : نائب : وکیل : وہ شخص جو اوروں کی نیابت کرے ۔ (۲) مقرر : خطیب ۔

Spokeswoman : (n) نمائندہ عورت : وکیل عورت ۔

Spokewise : (adv.) پہیے کے آرے کی شکل میں ۔

Spoliate : (v) [L. 'Spoliare'.] لوٹنا : چھین لینا : محروم کرنا ۔

Spoliation : (n) (۱) لوٹ کھسوٹ : مار دھاڑ : غارت : غنیمت ۔ (۲) (کلیسا) استحقاق کے بہانے رقم معاش اپنے حلقے سے وصول کرنا ۔ (۳) (قانون) اتلاف یا تحریف یا تبدیل دستاویز ۔ (۴) (مجازاً) استحصال بالجبر ۔ (۵) غارت گری : لوٹنا کھسوٹنا ۔

Spoliative : (a) (مرضیات) خون میں کمی کرنے والی ۔

Spoliator : (n) غارت گر ۔

Spoliatory : (a) غارت گرانہ ۔

Spondaic : (a) [Fr. 'Spondaique' or Late L. 'Spondaicus'.] (۱) Spondee پر مشتمل ۔ (۲) دو لمبی ہجاؤں والا (لفظ) ۔

Spondaic : (n) نظم جو رکن Spondee پر مشتعل ہو ۔

Spondee : (n) [Fr. or L. 'Spondeus'.] وہ وزن جس میں دو طویل یا دو تاکیدی ارکان والے لفظ ہوں ۔

Spondulicks : (n) [Origin unkn.] (عام) روپیہ : زر ۔

Spondylus : (n) [L.] دو صمامہ صدف کی ایک جنس ۔

Sponge : (n) [OE. 'Sponge'.] (۱)اسپنج یا اسفنج : ادنیٰ درجے کا آبی جانور جس کے جسم میں سوراخ ہوتے ہیں ۔ (۲)اسفنج کا ڈھانچ یا خول یا اسفنج زار : لچکیلے اسپنج جو زیادہ تر لیوانٹ یعنی بحیرۂ شام سے آتے ہیں اور غسل وششت و شو میں مستعمل ہوتے ہیں ۔ (۳)کوئی شے جو اسفنج کی طرح جاذب ہو مثلاً خمیری آٹا ، اسفنج کیك یا جراحی کا جاذب تکیہ ۔ (۴)جھاڑن جس سے توپ کی نال صاف کرتے ہیں ۔ (۵) اسفنجی کیفیت کا لوہا یا کوئی دوسری دھات ۔ (۶) (مجازاً) طفیلی : مفت خور : جس کا گذارہ دوسروں پر ہو ۔ (۷)ادائی کے بغیر قرضوں کو ختم کرنے کا فریضہ ۔ (۸)پودوں کا مادہ جو اس پر کائی کی طرح جم جاتا ہے ۔ (۹) بہت پینے والا : شرابی ۔ (۱۰) ذریعہ آمدنی : نفع کا ذریعہ ۔ (۱۱) دیکھو Sponge-bath ۔

To pass the sponge over : برائی یا رنج کے بھول جانے کا اقرار کرنا ۔

To throw up the sponge : (۱) (پہلوان کا محاورہ) اسفنج کو پھینکنا ۔ (۲) (مجازاً) ہار مان لینا : مقابلے سے دست بردار ہونا ۔

Sponge : (n) (۱) طفیلی پن : مفت خوری ۔ (۲) اسفنج سے بھگونا یا مٹانا ۔

Sponge : (v) (۱) اسفنج سے پونچھنا : صاف کرنا ۔ (۲) بدن کے کسی حصے پر اسفنج کے ذریعہ پانی نچوڑنا : اسفنج کا غسل دینا ۔ (۳) محو کر دینا : مٹا کر دینا : چھیل ڈالنا (کسی تحریر کا) ۔ (۴) (مجازاً) کسی واقعہ کی یاد محو کر دینا : دھو ڈالنا (اسفنج کے ذریعہ) ۔ (۵) اسفنج سے جذب کرنا : اسفنج لگا کر سکھانا ۔ (۶) اسفنج نکالنا ۔ (۷) خوشامد : چاپلوسی سے کام لینا ۔ (۸) طفیلی بن کر رہنا : دوسروں کے سر رہنا ۔ (۹) کچھ حاصل کرنے کے لئے مارا مارا پھرنا ۔ (۱۰) (تمباکو کی پتیوں کا) داغدار ہو جانا ۔ (۱۱) توپ کی نال صاف کرنا ۔ (۱۲) اسفنج کی طرح اٹھنا : جھاگ لانا یا نکالنا ۔ (۱۳) گھوڑے کے نتھنے میں اسفنج کا ٹکڑا ڈالنا (تاکہ دوڑ میں جیت نہ سکے) ۔ (۱۴) اسفنج حاصل کرنے کے لئے غوطہ لگانا ۔

Sponge-bag : (n) اسفنج رکھنے کا پن روك بکس ۔

Sponge-bag : (a) چار خانہ دار ۔

Sponge-bath : (n) ایك طرح کا غسل جس میں پانی ڈالنے کے بجائے جسم پر اسپنج کے ذریعہ پانی لگایا جاتا ہے : اسپنجی غسل ۔

Sponge-biscuit : (n) اسپنجی بسکٹ ۔

Sponge-cake : (n) نرم مسام دار کیك ۔

Sponge-cloth : (n) (۱) نرم جھر جھرا کپڑا ۔ (۲) بندوق وغیرہ صاف کرنے کا تیل میں بھگویا ہوا کپڑا ۔

Sponge-finger : (n) لمبا پتلا اسپنجی بسکٹ ۔

Sponge-gold : (n) چاندی نکال لینے کے بعد بچنے والا سونا ۔

Sponge-iron : (n) اسپنجی لوہا ۔

Sponge-rubber : (n) اسپنجی ربر ۔

Spongelet : (n) (۱) (نباتیات) اسفنجیہ ۔ (۲) چھوٹا اسفنج ۔

Spongeous : (a) (۱) اسپنج سا : اسفنج جیسا ۔ (۲) مسام دار ۔ (۳) دیکھو Spongy ۔

Sponger : (n) (۱) مفت خور : طفیلی ۔ (۲) اسپنج کے ذریعہ توپ

کی نال صاف کرنے والا ۔ (۲) اسپنج جمع کرنے والا ۔

Spongi- : جزو ترکیبی بمعنی "اسفنج" ۔

Spongicolous : (a) اسفنج باش ۔

Spongiculture : (n) اسپنج پروری ۔

Spongiferous : (a) اسپنج بر : اسفنج دار ۔

Spongiform : (a) اسپنج نما : مشابہ بہ اسفنج : اسفنجی ۔

Spongily : (adv.) اسفنج کی طرح : لچکدار طور پر ۔

Spongin : (n) اسفنجین : اسپنجین ۔

Sponginess : (n) (۱) اسفنجیت : حالت اسفنجی : اسپنجی پن ۔ (۲) (مرضیات) مسوڑھے کا نرم ہو جانا ۔

Sponging : (n) (۱) اسفنج سے صاف کرنا : اسپنج کا غسل دینا ۔ (۲) اسپنج جمع کرنا ۔

Sponging-house : (n) بیلف کا کمرہ جہاں گرفتار شدہ قیدیوں کو عارضی طور پر بٹھا دیتے ہیں ۔

Spongio- : جزو ترکیبی بمعنی "اسپنج" : "اسفنج" ۔

Spongiologist : (n) ماہر اسفنجیات : اسفنجیات داں ۔

Spongioliogy : (n) اسفنجیات ۔

Spongiole : (n) اسفنجیہ : پودوں کی جڑ کا نرم سرا ۔

Spongioplasm : (n) اسفنج مایہ ۔

Spongiopiline/ Spongiopilene/ Spongiapilin : (n) (طب) اسفنج پولٹس جو اسفنج ، ربر اور نباتی ریشے ملا کر تیار کرتے ہیں اور پولٹس کی طرح استعمال کرتے ہیں ۔

Spongiose : (a) [L. 'Spongiosus'.] اسفنجی : مسام دار ۔

Spongo- : [L. 'Spongiosus'.] جزو ترکیبی بمعنی "اسفنج" : "اسپنج" ۔

Spongoblast : (n) اسفنج کا ناشپاتی کی شکل کا خلیہ جس سے اسفنجن نکلتا ہے ۔

Spongoid : (a) اسفنجی : اسفنج کا ۔

Spongoid inflammation : (n) اسفنجی سرطان ۔

Spongologist : (n) دیکھو Spongiologist

Spongology : (n) اسفنجیات ۔

Spongy : (a) (۱) اسپنج سا : اسفنج جیسا ۔ (۲) مسام دار ۔ (۳) اسپنجی : جس کی ساخت اسپنج جیسی ہو ۔ (۴) دانہ دانہ : ذرہ ذرہ ۔ (۵) نرم : مرطوب : سیلا ہوا ۔ (۶) نرم : کمزور ۔

Spongy-parenchyma : (n) اسفنجی بافت ۔

Sponsal : (a) [L. 'Sponsalis'.] شادی سے متعلق : ازدواجی : زوجی ۔

Sponsalia : (n) [L.] (آئندہ) شادی کرنے کا وعدہ یا معاہدہ ۔

Sponsible : (a) [f. Responsible.] ذمہ دار : قابل اعتماد ۔

Sponsion : (n) [L. 'Sponsio'.] (۱) ضمانت : کفالت : قول و قرار ۔ (۲) (بین الاقوام) کسی ریاست کے وکیل کا ایسا معاہدہ کرنا جس کا وہ مجاز نہ ہو ۔ (۳) (رومی قانون) مقدمہ ثابت نہ کرنے کی صورت میں مخالف کو معاوضہ دینے کا معاہدہ ۔

Sponson : (n) [Origin unkn.] (۱) تکونی بارجہ جو جہاز چرخی کے بالائی حصے کے آگے پیچھے بنا ہوتا ہے ۔ (۲) بارجہ جو جنگی جہازوں کے کناروں پر ایک طرف کو اس لئے نکلا ہوتا ہے کہ آگے پیچھے کر سکیں ۔

Sponson : (v) بارجہ بنانا : بارجہ پر رکھنا ۔

Sponsor : (n) [L.] (۱) (کلیسا) دینی ماں یا دینی باپ ۔ (۲) ضامن : کفیل ۔ (۳) مشتہر جو لاسلکی پروگرام میں اشتہار کے لئے رقم ادا کرتا ہے ۔

Sponsor : (v) (۱) ضامن ہونا : کفالت کرنا ۔ (۲) لاسلکی پروگرام میں اشتہار کے لئے رقم ادا کرنا ۔

Sponsorial : (a) کفیلانہ : متعلق بہ ضامن ۔

Sponsorship : (n) ضامن : کفالت : ضمانت ۔

Spontaneity : (n) (۱) خود بخود ہونا : خود روی ۔ (۲) از خودی ۔ (۳) آمد ۔

Spontaneous : (a) (۱) اپنے آپ : خود بخود : بلا تحریک غیر : بلا جبر و اکراہ ۔ (۲) بلا قصد : بلا ارادہ : خود بخود : از خود :

خود خیز ۔ (۲) خودرو ۔ (۳) (حیوانیات) طبعی : خلقی؛ فطرتی : بلا ارادہ ۔ (۵) (جسمانی حرکات ، ادبی طرز و اسلوب وغیرہ) بے ساختہ : بلا آور : بے تکلف ۔

Spontaneous combustion : (n) از خود احتراق : معدنی یا نباتی اشیا کا خود بخود بھڑک اٹھنا ۔

Spontaneous generation : (n) جان دار مادے کا بے جان مادے سے پیدا ہو جانا (جراثیم کی تاثیر) : از خود پیدائش : خود بخود تولید ۔

Spontaneously : (adv.) اپنے آپ : فطرتاً : از خود : خود بخود : طبعاً ۔

Spontaneousness : (n) دیکھو Spontaneity

Spontoon : (n) [It. 'Spuntone'.] (۱) تبر نیزہ جو پیادہ برٹش فوج کے افسر رکھتے تھے ۔ (۲) پولس کا ڈنڈا : سونٹا ۔

Spoof : (n) [Invented by Arther Roberts, the comedian.] (۱) چکما دینے والا تاش کا ایک کھیل ۔ (۲) فریب : دم : جھانسا : فقرہ ۔ (۳) مضحکہ : مضحك نقل ۔

Spoof : (v) (۱) چکما دینا : جھانسا دینا : الو بنانا ۔ (۲) جل دینا ۔ (۲) بیوقوف بنانا : دغا کرنا ۔

Spoofer : (n) (۱) دغا باز : جھانسا دینے والا ۔ (۲) مضحکہ نگار ۔

Spoofery : (n) دھوکا : فریب : جھانسا : جل ۔

Spook : (n) [Du.] بھوت : پریت : سایہ : ہمزاد ۔

Spookily : (adv.) بھوت پریت کی طرح : آسیب زدہ طور پر ۔

Spookiness : (n) بھوت پریت جیسا ہونا ۔

Spookish : (a) بھوت پریت جیسا ۔

Spookism : (n) ارواحیت : ارواح سے گفتگو کرنا یا اس میں عقیدہ رکھنا ۔

Spookist : (n) ارواحیت کا معتقد ۔

Spooky : (a) (۱) بھوت پریت سے مشابہ ۔ (۲) بھوت کی طرح کا : آسیب زدہ ۔ (۳) مضطرب : بے چین : سیلانی ۔

Spool : (n) [OFr. 'Espole'.] (۱) پھرکی : چرخی : ریل ۔ (۲) جال بننے کی پن ۔ (۳) ماہی گیر کی چرخی جس پر مچھلی پھنس جاتی ہے تو ڈور لپیٹتے ہیں ۔ (۴) فوٹو کی فلم یا جھلی ۔

Spool : (v) پھرکی پر لپیٹنا ۔

Spooler : (n) پھرکی یا چرخی پر دھاگہ لپیٹنے والا ۔

Spoon : (n) [OE. 'Spon'.] (۱) چمچہ : چمچی ۔ (۲) ڈوئی : کفچہ : کفگیر ۔ (۳) چمچے کی شکل کی کوئی چیز ۔ (۴) جراحی کا ایك آلہ ۔ (۵) گولف کا چوبی بلا جس کا سر قدرے مقعر ہوتا ہے ۔ (۶) ایك قسم کی مصنوعی مکھی (مچھلی پکڑنے کی) ۔ (۷) (کیمبرج) ریاضیات کے آنرز کی فہرست میں ہر کلاس میں آخری آنے والا طالب علم ۔ (۸) سادہ لوح شخص : بیوقوف آدمی ۔ (۹) ایك قسم کا گل داؤدی ۔

He should have a long spoon that sups with the Devil : بدمعاشوں کے معاملے میں بات چیت کرنا خطرناك کام ہے ۔

To be borm with a silver spoon in one's mouth : قسمت کا دھنی ہے ۔

To be spoons with or on : (کسی لڑکی پر) عاشق ہونا : عشق بازی کرنا : ڈورے ڈالنا : کسی کے عشق میں الو بن جانا ۔

To make a spoon or spoil a horn : کسی چیز کو حاصل کرنے کا مصمم ارادہ کرنا ۔

Spoon : (v) [Origin unkn.] (۱) (بحری) ہوا کے آگے آگے نکل جانا ۔ (۲) دوسرے جہاز پر تیزی سے چلا جانا ۔

Spoon : (v) (۱) چمچے سے نکالنا یا لینا ۔ (۲) (کھیل "کروکے" میں) گیند کو دھکیلنا یا ٹھیلنا ۔ (۳) (کرکٹ) نرم سی چوٹ لگانا : گیند کو اوپر اچھال دینا ۔ (۴) چمچے کی طرح کھوکھلا بنانا ۔ (۵) ڈورے ڈالنا : عشق بازی کرنا ۔ (۶)معاشقہ کرنا : پرچانا ۔

Spoon-bait : (n) دھات کا چمکیلا اور گھومتا ہوا پرزہ جو مچھلی پکڑنے میں چارے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔

Spoon-bill duck : (n) چینا بطخ ۔

Spoon-billed : (a) چمچہ نما چونچ والا ۔

Spoon-fed : (a) (۱) چمچوں سے کھلایا جانے والا ۔ (۲) مصنوعی ذرائع سے ترقی دیا جانے والا ۔

Spoon-feed : (v) (۱) چمچے سے کھلانا۔ (۲) مصنوعی ذرائع سے ترقی دینا۔

Spoon-hook : (n) دیکھو Spoon-bait

Spoon-meat : (n) معذروں کے کھانے کی رقیق غذا جو چمچے سے کھائی جاتی ہے۔

Spoon-wood : (n) امریکا کا ایک درخت۔

Spoonbill : (n) (۱) چمچہ نما چونچ والے پرندے۔ (۲) چمچہ نما چونچ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی۔

Spoondrift : (n) دیکھو Spindrift

Spooner : (n) (۱) چمچہ استعمال کرنے والا۔ (۲) عشق باز۔

Spoonerism : (n) دو یا زیادہ لفظوں میں پہلے حرف کا اتفاقی طور پر ادل بدل ہو جانا۔

Spoonerize : (v) دو یا زیادہ لفظوں میں پہلے حروف کو اتفاقی طور پر ادل بدل کرنا۔

Spoonful : (n) (۱) چمچہ بھر۔ (۲) بہت چھوٹی مقدار یا تعداد۔

Spoonily : (adv.) سادہ دلی سے : عاشق مزاجی سے : عاشقانہ طور پر۔

Spooniness : (n) سادہ لوحی : عاشق مزاجی۔

Spoonlike : (a) چمچہ جیسا : چمچے سے مشابہ۔

Spoony : (n) (۱) سادہ لوح : مورکھ۔ (۲) عاشق مزاج : دل پھینک۔

Spoony : (a) (۱) سادہ لوح : مورکھ : بھونڈا۔ (۲) عاشق مزاج : مغلوب الجذبات : دل پھینک۔

Spoony : (n) دیکھو Spoonbill

Spoonyism / Spooneyism : (n) دیکھو Spooniness

Spoor : (n) [Du.] (۱) سراغ : بو : کھوج : نشان قدم۔ (۲) گاڑی کے پہیوں کا نشان۔

Spoor : (v) (۱) کھوج لگانا : سراغ پانا۔ (۲) بو پا کر تعاقب کرنا : پیر کے نشان دیکھ کر تعاقب کرنا۔

Spoorer : (n) کھوج لگانے والا : کھوجی۔

Sporadic/ -al : (a) [med. L. 'Sporadicus'.] (۱) (مرضیات) کہیں کہیں: کبھی کبھی : خال خال : اکاد کا : کسی جگہ۔ (۲) منتشر : پھیلا ہوا : وسیع الوطن۔ (۳) اتفاقی : تنہا : انفرادی۔

Sporadically : (adv.) کہیں کہیں : اتفاقاً۔

Sporadicity : (n) خال خال یا اکاد کا ہونا۔

Sporal : (a) بذرک سے متعلق۔

Sporange : (n) [L.] بذرہ دان : تخمک دان۔

Sporangial : (a) بذرہ دانہ۔

Sporangiophore : (a) بذرہ دان بردار۔

Sporangiospore : (n) بذرہ دانی بردار۔

Sporangium : (n) [G. 'Spora' + '-angion'.] دیکھو Sporange

Spore : (n) [Gr. 'Spora'.] (نباتیات و حیوانیات) تخمک : بذرہ۔

Spore-case : (n) بذرہ دان۔

Sporidiiferous/ Sporidiferous : (n) بذرک دار۔

Sporidium : (n) [mod. L.] (۱) بذرک : تخمچہ۔ (۲) لفہ بذری : کیسوی بذرہ۔

Sporiferous : (a) بذرہ دار : تخمک دار۔

Sporification : (n) بذرہ زائی : بذرہ کی پیدائش۔

Sporigenous : (a) بذور زا : تخمک آور۔

Sporo- : جزو ترکیبی بمعنی "بذرہ" : "تخمک"۔

Sporoblast : (n) بذری نہوض۔

Sporocarp : (a) (۱) بذوری ثمر۔ (۲) بذرہ دان۔

Sporocyst : (n) (۱) (نباتیات) بذری مادر خلیہ۔ (۲) (حیوانیات) بذری دو پرہ۔

Sporogenesis : (n) بذری تولید : بدروی زائی : تخمکی بناوٹ ۔

Sporogenic : (a) بذره زا ۔

Sporogenous : (a) (۱) تخمک آور : بذرو زا ۔ (۲) بذور زائیده ۔

Sporogeny : دیکھو Sporogenesis

Sporogonium : (۱) بذور بردار پودا ۔ (۲) بذور زا ساخت ۔

Sporogony : (n) بذره زائی ۔

Sporoid : (a) بذره سا : بذره نما ۔

Sporophore : (n) (۱) بذور بردار ۔ (۲) پودوں کی بے جنسی پیدائش ۔

Sporophorous : (a) بذره دار ۔

Sporoplasm : (n) بذره مایه ۔

Sporosac : (n) (حیوانیات) بذری کیسه ۔

Sporous : (a) دیکھو Sporal

Sporozoa : (n) بذری حوینات ۔

Sporran/ Sporan : (n) [Gael.] سمور دار کیسه جو ہائی لینڈر اپنے گھاگرے کے سامنے لٹکاتے ہیں ۔

Sport : (n) [ME. 'Sporten'.] (۱) دل لگی : مذاق : ہنسی ۔ (۲) کھلونا : بدف ۔ (۳) تفریح : دل بہلاوا : لہو و لعب : مشغله ۔ (۴) درخت یا حیوان جو معمولی خلقت کے خلاف پیدا ہوا ہو ۔ (۵) (عام) مرد معقول : بھلا آدمی : کھیل اور شکار کا شائق ۔ (۶) (مجازاً) معقول : معقول پسند (یعنی وہ شخص جس کے مزاج میں انصاف پسندی اور رواداری ہے اور جو اپنی ہار کو بھی کشادہ پیشانی سے سہه لیتا ہے) ۔ (۷) کھیل : کھیل کود ۔ (۸) (عام) جواری ۔ (۹) میدانی کھیل میں شرکت : میدان کھیل ۔ (۱۰) ساتھی : شریک ۔ (۱۱) نشانۂ تضحیک : نقل مجلس ۔ (۱۲) کھاؤ : پیٹو ۔

In sport : ہنسی سے : دل لگی سے ۔

To make sport of : (۱) تفریح کا سامان کرنا ۔ (۲) تفریح کرنا : کھیل تماشے میں لگنا ۔

Sport : (v) (۱) کھیل تماشے میں لگنا : دل لگی کرنا : دل بہلانا ۔ (۲) ہنسی دل لگی کرنا ۔ (۳) غیر معمولی ، عجیب الخلقت پودے یا جانور کا پیدا ہونا یا کرنا ۔ (۴) دکھاوا کرنا : نمود و نمائش کرنا : بن ٹھن کے رہنا : ظاہری ٹیپ رکھنا ۔ (۵) جی بہلانا : کھیل کرنا ۔ (۶) کھیل تفریح میں وقت گذارنا ۔ (۷) (روپے) اڑانا : فضول خرچی کرنا ۔ (۸) دروازه بند رکھنا (یه دکھانے کے لئے که مکیں گھر میں نہیں ہے یا اسے دوسرے کام کی فرصت نہیں ہے) ۔

To sport one's oak : دروازه بند رکھنا تاکه خلل نه ہو ۔

Sport / Sports : (a) کھیل سے متعلق : کھیل کے لائق ۔

Sport-coat : (n) ایک قسم کا ڈھیلا کوٹ جو بعض کھیلوں میں پہنا جاتا ہے ۔

Sport-jacket : (n) جیکٹ جو گولف وغیرہ کھیلتے وقت پہنی جائے ۔

Sport of kings : (n) (۱) گھڑدوڑ ۔ (۲) شکرا بازی ۔ (۳) شکار ۔

Sporter : (n) کھلاڑی : کھیل کود کا شوقین ۔

Sportful : (a) (۱) تفریح کا : تفریحی ۔ (۲) غیر سنجیده ۔ (۳) خوش طبع : شوخ ۔ (۴) کھلنڈرا : چھل باز ۔

Sportfully : (adv.) خوش طبعی سے : شوخی سے : غیر سنجیده طور پر ۔

Sportfulness : (n) خوش طبعی : شوخی : غیر سنجیدگی ۔

Sporting : (n) کھیلنا : تفریح کرنا ۔

Sporing : (a) (۱) کھیل اور شکار سے متعلق ۔ (۲) کھیل اور تماشے کا شائق یا پیشه ور کھلاڑی ۔ (۳) معقول پسندانه مشتبه : جوکھم بھرا ۔

Sporting-box : (n) چھوٹا سا گھر جو شکار کے موسم میں استعمال ہوتا ہے ۔

Sporting chance : (n) مشتبه موقع : جوکھم بھرا موقع ۔

Sporting girl/ -woman : (n) رنڈی : کسبی : قحبه ۔

Sporting house : (n) (۱) ہوٹل ، سرائے یا گھر جس میں کھلاڑی جایا کرتے ہیں ۔ (۲) جوا خانه : قمار خانه ۔ (۳) قحبه خانه ۔

Sporting man : (n) پیشه ور کھلاڑی ۔

Sportingly : (adv.) معقول پسندی سے ۔

Sportive : (a) (۱) دل لگی کرنے والا : مذاقیہ : غیر سنجیدہ : خوش طبع ۔ (۲) عاشق مزاج ۔ (۳) کھلنڈرا : چھل باز ۔ (۴)کھیل یا شکار سے متعلق۔(۵)(پودے)عجیب الخلقت: غیر معمولی ۔

Sportively : (adv.) چہل سے : خوش طبعی سے ۔

Sportiveness : (n) چہل : خوش طبعی : کلیل ۔

Sportless : (a) بے کھیل کود کا : بے تفریح کا ۔

Sports car : (n) کھلی ہوئی نیچی تیز رفتار موٹر گاڑی ۔

Sports page : (n) اخبار کا وہ صفحہ جس میں کھیل کود کی خبر ہوتی ہے ۔

Sportsman : (n) (۱) آدمی جسے کھیل کود کا شوق ہو خصوصاً شکار کا ، نشانہ بازی ، ماہی گیری وغیرہ کا ۔ (۲) جواری : بازی لگانے والا ۔ (۳) معقول پسند ۔

Sportsmanlike : (a) شکاری کے شایان : معقول پسندانہ ۔

Sportsmanship : (n) شکار اور کھیل کا شوق : معقول پسندی ۔

Sportswoman : (n) عورت جسے کھیل کود کا شوق ہو ۔

Sporulate : (v) [f. Sporule + -ate.] (۱) بذرک یا تخمک میں تبدیل کرنا ۔ (۲) بذرک یا تخمک بننا ۔

Sporulation : (n) بذرک زائی : بذرکیت ۔

Sporule : (n) [Fr. or mod. L. 'Sporula'.] (۱) (نباتیات و حیوانیات) تخمک : تخمچہ : بذرک ۔ (۲) (مجازاً) جرثومہ ۔

Sporuliferous : (a) تخمک دار : بذرک دار ۔

Spot : (n) [MDu. 'Spotte'.] (۱) (مجازاً) داغ : دھبا (چلن ، وضع میں) : عیب : کلنک ۔ (۲) دھبا : داغ : نشان : ٹیکا : چتی : گل : تل : مسا ۔ (۳) مقام : جگہ : قطعہ زمین : موقع ۔ (۴)مچھلی اور پالتو کبوتر کی قسم۔ (۵) (عام) انتخاب: نشان دہی: شناخت (جیتنے والے گھوڑے وغیرہ کی) جس کی نشاندہی کی جائے (گھوڑا یا شخص) ۔ (۶)کسی چیز کی چھوٹی سی مقدار : ذرا سا ۔ (۷)(بلیرڈ) بلیرڈ کی میز کے بیچوں بیچ ایک گول سیاہ نشان ۔ (۸)(چاند، سورج وغیرہ کا) کلف : داغ ۔ (۹)چھینٹ : بوٹے دار کپڑا۔ (۱۰) نقد قیمت پر خریدا ہوا مال ۔ (۱۱) ریڈیو یا ٹیلیویژن کے پروگرام کے درمیان کا وقفہ جس میں اشتہار وغیرہ نشر کیا جاتا ہے ۔ (۱۲) حیثیت : حالت : ناگوار : تکلیف دہ صورت حال ۔ (۱۳) دیکھو Spotlight. (۱۴) ایک قسم کا چھوٹا مینڈک ۔

In spots : تھوڑے تھوڑے وقفے سے : وقفے پر : بعض لحاظ سے ۔

Off the spot : غیر صحیح : بے تک : بے جوڑ ۔

On or upon the spot : (۱) فوری : فوراً : اسی دم : موقع پر : بر محل : اسی جگہ : وہیں ۔ (۲) ذمہ دار ٹھہرائے جانے کی حالت میں : خطرہ کی حالت میں ۔

Soft, sore, tender spot : (مجازاً) کمزوری ۔

To knock (the) spots off or out of : خوب پٹائی کرنا : مرمت کرنا ۔

Spot : (v) (۱) داغدار کر دینا ۔ (۲) عیب لگانا ۔ (۳) (اشیاء وغیرہ کا) داغی یا داغدار ہونا ۔ (۴) شناخت کر لینا : نشاندہی کرنا : پہچان لینا ۔ (۵) تاڑ جانا : بھانپ لینا : معلوم کر لینا ۔ (۶) (فوج) دشمن کی ٹھیک جگہ دریافت کرنا ۔ (۷)گلدار بنانا : چتلا بنانا ۔ (۸) (بلیرڈ) انٹے کو میز کے بیچ سیاہ گول نشان میں پہنچانا ۔ (۹) داغ ، دھبا دور کرنا ۔ (۱۰) بطور معذوری یا رکاوٹ اجازت دے دینا۔

Spot : (a) (۱) فوری ۔ (۲) پروگراموں کے درمیان ۔ (۳) اٹکل پچو : بے سوچا سمجھا ۔

Spot ball : (n) (بلیرڈ) سفید گولی جو دوسری سفید گولی سے ایک سیاہ نشان سے تمیز ہوتی ہے ۔

Spot-barred : (a) (بلیرڈ) (کھیل) جس میں لگاتار نشانی ضربیں جائز نہیں ہیں ۔

Spot-check : (v) فوری تفتیش کرنا :اٹکل پچو طریقے پر جانچنا یا تفتیش کرنا ۔

Spot-check : (n) فوری جانچ ۔

Spot face : (v) ڈھبری کے سرے کے لئے کسی سطح پر نشان لگانا یا جگہ بنانا ۔

Spot fire : (n) آگ جو دوسری جگہ کی آگ کی چنگاری اُڑنے سے لگ جائے ۔

Spot lamp : (n) (۱) روشنی جو کسی خاص جگہ ڈالی جائے ۔ (۲) دیکھو Spotlight .

Spot lens : (n) عدسہ جس کے مرکز میں ایک داغ ہوتا ہے ۔

Spot light : (n) (۱) روشنی جو کسی خاص جگہ پر ڈالی جائے ۔ (۲) نمایاں اطلاع یا اشتہار وغیرہ ۔ (۳) کوئی چیز جو دائرۂ نور کی طرح منور کرے ۔

Spot light : (v) دائرۂ نور کے ذریعہ روشن کرنا یا منور کرنا ۔

Spot news : (n) تازہ ترین فوری خبر ۔

Spot pigeon : (n) ایک قسم کا پالتو کبوتر ۔

Spot test : (n) فوری جانچ ۔

Spotless : (a) (۱) بے داغ : نہایت صاف ستھرا ۔ (۲) (مجازاً) بے عیب : معصوم ۔

Spotlessly : (adv.) داغ دھبے کے بغیر ۔

Spotlessness : (n) بے داغ ہونا : انتہا درجہ کی صفائی ۔

Spotted : (a) (۱) چتلا : چتی دار : داغدار ۔ (۲) (مجازاً) داغدار : عیب دار ۔ (۳) شبقہ : مشکوک ۔

Spotted deer : (n) چیتل ۔

Spotted dog : (n) گلدار کتا(سفید کتا جس کے جسم پر سیاہ گل ہوں)۔

Spotted Dick : (n) کشمش ڈالی ہوئی پڈنگ ۔

Spotted fever : (n) تپ بطخی : محرقۂ دماغی ۔

Spottedness : (n) داغدار یا چتلا ہونا ۔

Spotter : (n) (۱) نشان لگانے والا : چتلا بنانے والا ۔ (۲) جاسوسی (جو کوئی کمپنی اپنے کارندوں پر بحال کرتی ہے) ۔ (۳) (نشانہ بازی میں) گولی لگنے کی جگہ بتانے والا ۔ (۴) طیارہ باز جو دشمن کی ٹھیک جگہ معلوم کرنے کے لئے بھیجا جائے یا جو اس کام کے لئے متعین کیا جائے ۔ (۵) بحریہ یا بری فوج کی ٹھیک جگہ بتانے والا ۔ (۶)نشاندہی کرنے والا ۔ (۷) داغ دھبے دور کرنے والا ۔ (۸) کسی چیز کو مطلوبہ جگہ پر رکھنے والا ۔ (۹) وہ شخص جو بازی گر وغیرہ کی حفاظت کے لئے کھڑا رہتا ہے تاکہ انہیں چوٹ نہ لگے ۔

Spottily : (adv.) داغ دھبے کے ساتھ : بغیر یکسانی کے ۔

Spottiness : (n) داغداری ۔

Spotting scope : (n) نشانے پر گولی لگنے کی جگہ معلوم کرنے والی دوربین ۔

Spottle : (v) داغ لگانا : نشان لگانا ۔

Spotty : (a) (۱) داغدار : رنگ برنگ : چتلا ۔ (۲) غیر مربوط ۔

Spousal : (n) (۱) ازدواجی : شادی سے متعلق : زوجی ۔ (۲) (نظم وغیرہ) جو شادی کے موقع پر پڑھی جائے ۔

Spousally : (adv.) ازدواجی طور پر : ازدواجی حیثیت سے ۔

Spouse : (n) [ME. 'Spus(e).'] (۱) بیوی : زوجہ ۔ (۲) میاں : خاوند : زوج ۔ (۳) کلیسا : راہبہ ۔

Spousehood : (n) شادی : ازدواجیت ۔

Spouseless : (a) بے میاں یا بیوی کا : جس کی بیوی مر گئی ہو یا میاں مر گیا ہو : رانڈ : بیوہ ۔

Spout : (n) (۱) ٹونٹی ۔ (۲) پرنالہ ۔ (۳) نلکا :نل ۔ (۴) بمبا (چیزیں ڈالنے کے لئے) ۔ (۵) فوارہ : دھار ۔ (۶) وہیل مچھلی کے سانس لینے کا سوراخ یا نتھنا ۔ (۷) دیکھو Water spout.

Spout : (v) [MDu. 'Spouten'.] (۱) نکلنا : بہنا : دھار بن کر نکلنا : پھوٹ بہنا : پھوٹ نکلنا ۔ (۲) پر جوش تقریر کرنا : عوام کے رو برو ولولہ انگیز تقریریں کرنا یا نظمیں پڑھنا ۔ (۳) گرو کرنا ۔ (۴) ٹونٹی لگانا ۔ (۵) بہانا : دھار بنانا ۔ (۶)(وہیل کا) پھنکار مارنا ۔ (۷) دھار کے ذریعہ بھگونا۔

Spout fish : (n) ایک قسم کا صدف ۔

Spout hole : (n) (۱) وہیل مچھلی کے دم لینے کا سوراخ یا نتھنا ۔ (۲) سمندری فوارہ ۔

Spout less : (n) بے ٹونٹی کا۔

Spout like : (a) ٹونٹی نما۔

Spout shell : (n) ایک قسم کا گھونگا۔

Spout whale : (n) پھنکار مارنے والی وہیل ۔

Spouter : (n) (۱) پھنکار مارنے والی وہیل مچھلی ۔ (۲) پر جوش تقریر کرنے والا : بڑھ بڑھ کر تقریر کرنے والا ۔ (۳) پھوٹ نکلنے والا تیل کا کنواں ۔ (۴) وہیل کا شکار کرنے والا جہاز ۔ (۵) اناج کے بہاؤ کو منضبط کرنے والا ۔

Spouy : (a) بہت گیلا یا گیلی : اتنی بھیگی ہوئی (زمین) کہ چلنے سے پانی نکل آئے ۔

Sprack : (n) [var. of Sprag.] چوکس : سرگرم : چاق چوبند : چست : صحت مند ۔

Spraddle : (v) [of Scand origin.] (۱) ٹانگیں پھیلا کر یا چیر کر چلنا : چلنے میں پاؤں پھیلانا ۔ (۲) پاؤں پسار کر لیٹنا یا بیٹھنا ۔

Sprag : (n) [Origin unkn.] (۱) سامن کا بچہ ۔ (۲) کاڈ کا بچہ ۔

Sprag : (n) [Origin unkn.] (۱) (کان کنی) اڑواڑ : ٹیکن ۔ (۲) بلی یا کوئی اور شے پہیے کی گردش روکنے کے لئے : اڑا : کتا ۔

Sprag : (v) (۱) اڑواڑ لگانا : ٹیکن لگانا ۔ (۲) کتا لگا کر گردش روکنا (پہیے کی) ۔

Sprain : (n) [Origin unkn.] موچ : مروڑ ۔

Sprain : (v) موچ آنا ۔

Spraing : (n) [of Scand origin.] چمکیلی دھاری یا لکیر ۔

Spraing : (v) چمکدار دھاری یا پٹی سے آراستہ کرنا ۔

Spraint : (n) [OFr. 'Espreintes'.] اود بلاؤ کا فضلہ ۔

Sprangle : (v) [ME. 'Spranglen'.] (۱) مختلف سمتوں میں پھیلنا : شاخیں نکلنا : منتشر ہونا ۔ (۲) پھیلانا : منتشر کرنا ۔ (۳) الٹی طرف ہاتھ پھیر کر پروں کو کھڑا کر دینا (تیر کے) ۔

Sprat : (n) [OE. 'Sprot'.] (۱) ایک چھوٹی سی فرنگستانی ہیرنگ جیسی مچھلی ۔ (۲) مچھلی کے اور اقسام ۔ (۳) چھوٹا اور حقیر آدمی ۔ (۴) بڑی منافع کی امید میں چھوٹی رقم خرچ کرنا ۔ (۵) (عام) چھ پنس کا سکہ ۔

Sprat : (v) سپریٹ مچھلی کا شکار کرنا ۔

Sprat-barley : (n) ایک قسم کی جو ۔

Sprat-borer : (n) ایک قسم کا غوطہ خور پرندہ ۔

Sprat-diver : (n) ایک قسم کی پن ڈبی ۔

Sprat-loon : (n) ایک قسم کی پن ڈبی ۔

Sprat-mawe : (n) ایک قسم کی مرغابی ۔

Sprauchle : (v) [Of Scand origin.] چاروں ہاتھ پاؤں سے چڑھنا ۔

Sprawl : (n) (۱) بے قاعدہ طور پر ہاتھ پاؤں پھیلانا ۔ (۲) بے ترتیب سنگار یا نمائش ۔ (۳) سر گرمی : جوش : توانائی : ہمت : جرأت ۔

Sprawl : (v) [OE. 'Spreawlian'.] (۱) دراز ہونا : پاؤں پسار کر لیٹنا یا بیٹھنا : اینڈنا ۔ (۲) (تحریر ، درخت وغیرہ کا) بے قاعدہ طور پر پھیلنا ۔ (۳) فوج کا ادھر ادھر بے قاعدہ پھیلا دینا ۔ (۴) ذلت سے گھسٹنا : رینگتے ہوئے چلنا ۔ (۵) (مجازاً) شروع ہونا : آگے بڑھنا: جاری ہونا ۔

Sprawler : (n) دراز ہونے والا : بے قاعدہ طور پر پھیلنے والا ۔

Sprawling : (a) بے قاعدہ طور پر پھیلنے والا : دراز ہونے والا ۔

Sprawly : (a) منتشر : بکھرا ہوا ۔

Spray : (n) [ME.] (۱) درخت کی شاخ جس میں (خصوصاً نرم و نازک) چھوٹی چھوٹی ٹہنیاں ہوں : پھولوں یا پتوں بھری ٹہنی یا ڈالی : ڈالی : شاخہ گلدار ۔ (۲) آرائشی شاخ یا قلم ۔ (۳) دھات کی ایک طرح کی ڈھلائی جو شاخوں سے مشابہ ہو ۔

Spray : (n) (۱) پھوار (جو عرق پاش یا دریا کی فوجوں سے نکلتی ہو): ترشح ۔ (۲) چھڑکائی (عرق پاش یا کسی اور آلے سے) ۔ (۳) چھڑکنے کا آلہ : عرق پاش : دوا پاش ۔

Spray : (v) (۱) چھڑکنا ۔ (۲) پھوار کی طرح چھڑکنا ۔

Spray drain : (n) شاخی بدر رو: یعنی وہ بدر جو زمین میں ٹہنیاں دبا کر بنائی جائے ۔

Spray-dry : (n) گرم ہوا یا کسی دوسری گیس کے سامنے پھوار کی شکل میں چھینٹ کر سکھانا ۔

Spray gun : (n) پینٹ یا جراثیم کش دوا چھینٹنے کا بندوق نما آلہ ۔

Sprayer : (n) عرق پاش : دوا پاش ۔

Sprayey : (a) پھوار سا : پھوار بھرا ۔

Spread : (n) (۱) پھیلاؤ ؛ فراخی ۔ (۲) چوڑائی ؛ وسعت ۔ (۳) اشاعت ۔ (۴) کھانا ۔ (۵) (علم النجوم) لاگت اور قیمت فروخت کا فرق ۔ (٦)جسم کا پھیلاؤ ؛ استقرار ۔ (۷) پھیلنے کی صلاحیت ۔ (۸) دو نقطوں کے بیچ کی دوری ؛ فصل ۔ (۹)دیکھو Spread head ۔ (۱۰) چادر (بستر کی) ۔ (۱۱) (عام) مکھن ، جام وغیرہ جو روٹی پر لگایا جائے۔

Spread : (v) [OE. 'Spraedan'.] (۱) پھیلانا ؛ بچھانا ۔ (۲) ڈھانپنا ؛ ڈھکنا ؛ لگانا (روٹی پر مکھن وغیرہ) ۔ (۳) نظر کے سامنے کھلا یا پھیلا ہوا ہونا ۔ (۴) پھیلا دینا ؛ شائع کر دینا ۔ (۵) (بادبان) کھولنا ؛ چڑھانا ۔ (٦) پھیلایا جانا ۔ (۷) بکھیرنا ؛ نشر کرنا ۔ (۸) زور مارنا ؛ کوشش کرنا ؛ نمائش کرنا ؛ ٹھاٹ رکھنا۔ (۹) بڑھنا ؛پھیلنا ۔ (۱۰)بڑھنا؛ بڑا ہونا ۔ (۱۱) (پھول کی پنکھڑیوں کا) کھانا ؛ (درخت کا) بڑھنا ۔

Spread-eagle/ Spreadeagle : (n) (۱) عقاب کی شکل جس میں بازو اور ٹانگیں دونوں طرف پھیلی ہوں ؛ (جیسے سکوں وغیرہ پر نظر آتا ہے) ۔ (۲) وہ شخص جس کے ہاتھ پاؤں پھیلا کر باندھ دیئے گئے ہوں (مارنے کے لئے) ۔ (۳)کمر کی طرف سے چیر کر تلا ہوا مرغ ۔ (۴) لاف زنی؛ شیخی ؛ فضول گوئی ۔ (۵) (سٹہ بازار) وہ معاہدہ جس کی رو سے کسی شخص کو حق ہو کہ ایک معیار قیمت پر اسٹاک خواہ خریدے خواہ بیچے ۔ (٦) اسکیٹنگ میں آگے پیچھے کی حرکت ایک ساتھ ۔

Spread-eagle : (v) (۱) ہاتھ پاؤں (پھیلا کر) باندھ کر سزا دینا ۔ (۲) ہاتھ پاؤں پھیلا کر باندھنا ۔ (۳) (دوڑ میں) مکمل شکست دینا ۔ (۴) لاف زنی کرنا ؛ شیخی بگھارنا ۔ (۵)ہاتھ پاؤں پھیلانا ؛ پھیل جانا ۔ (٦) (کرکٹ میں) وکٹ اڑا دینا ۔

Spread-eagle : (a) (۱) فضول گو ؛ لاف زن ؛ بڑ بولا ؛ شیخی خوار ۔ (۲) اس عقاب سے مشابہ جس کی ٹانگوں اور بازوؤں کو پھیلا دیا گیا ہو ۔

Spread-eagleism : (n) لاف زنی ؛ فضول گوئی ؛ مظاہرہ ۔

Spread head : (n) جلی سرخی جو دو سطروں تک پھیلی ہو ۔

Spread-over : (n) کام کے مقررہ گھنٹوں میں خاص ضروریات یا حالات کے لحاظ سے رعایت مثلاً دو ہفتے پینتالیس گھنٹے کام کرنے کے بجائے ایک ہفتے ساٹھ اور دوسرے ہفتے تیس گھنٹے کام کرنے کی اجازت دے دی ہے ۔

Spreader : (n) (۱) پھیلانے والا ؛ منتشر کرنے والا ۔ (۲) بیج بونے والا ؛ نشر کندہ ۔ (۳) لکڑی یا دھات کا ٹکڑا جس سے کوئی چیز یا حصہ الگ رکھا جاتا ہے ۔ (۴)(بحری) کشتی کے مستول میں لگی سلاخ جس سے رسے کو کسے رکھتے ہیں۔ (۵) پھیلانے والا آلہ ۔ (٦) باہر کو پھیلنے والی چیز ؛ پھیلانے والا ۔ (۷) ایک قسم کی چٹخنی ۔ (۸) کرنی ۔

Spreadingly : (adv.) پھیل کر ؛ منتشر ہو کر ۔

Spreagh : (n) [Gael 'Spreidh'.] یورش ؛ دھاوا ؛ حملہ ۔

Spreaghery : (n) حملہ ؛ دھاوا ؛ یورش ۔

Spreath : (n) [Sc. Gael. 'Spreidh'.] (۱) مال غنیمت ؛ جنگ وغیرہ میں ہاتھ آئے مویشی ۔ (۲) حملہ ؛ دھاوا ۔

Spreckled : (a) [of Scand origin.] داغ دار ؛ گلدار ؛ چتی دار ۔

Spree : (n) [Origin unkn.] (۱) مے نوشی کا دور ؛ رنگ رلیاں ؛ عیش و نشاط ۔

On a spree/ On or upon the spree : مصروف مے نوشی ۔

Spree : (v) مصروف مے نوشی ہونا ۔

Spree drinker : (n) بہت پینے والا ؛ بلا کا مے نوش ۔

Sprent : (a) [OE. 'Sprengan'.] چھڑ کا ہوا ؛ پاشیدہ ۔

Sprent : (v) (۱) دوڑنا ؛ اچھلنا ؛ کودنا ؛ سرپٹ دوڑانا ۔ (۲) چھڑکنا ؛ چھینٹے اڑانا ۔

Sprent : (n) (۱) سرپٹ دوڑ ؛ دوڑ ؛ جست ۔ (۲) قفل ؛ کھٹکا ۔

Sprew : (n) [Du. 'Spreeuw'.] ایک قسم کی چڑیا ۔

Sprew bicolor : (n) چمکدار پروں والا ایک پرندہ جو پرلے درجے کا نقال اور جلد سدھ جانے والا ہوتا ہے ۔

Sprig : (n) [Origin unkn.] (۱) چھوٹی سی شاخ ؛ ٹہنی ؛ ڈالی ۔ (۲) آرائشی ڈالی کی صورت کی شے ؛ بیل بوٹا (مثلاً کپڑوں پر) ۔ (۳) (مجازاً) شاخ ؛ ٹکڑا ؛ نمونہ ۔ (۴)(حقارتاً ) جوانی ؛ چھوکرا ۔ (۵) (کسی ادارہ یا طبقے کی) شاخ ۔ (٦) ایک قسم کا زیور ۔

Sprig : (n) [Origin unkn.] (۱) بے سر کی چھوٹی کیل ؛ کوکا ۔ (۲) (بحری) لوہے کی چٹخنی جس کے سرے پر آنکڑے

وغیرہ کے لئے سوراخ ہو۔ (۳) نوک : نکلا ہوا حصہ ۔

**Sprig : (v)** (۱) کیل کے ذریعہ کسنا۔ (۲) کیل ٹھونکنا۔

**Sprig : (v)** (۱) بیل بوٹوں سے سجانا۔ (۲) شاخ ، ڈالی وغیرہ بنا کر آراستہ کرنا۔ (۳) شاخ چھانٹنا۔

**Sprig tail/ Sprigtail : (n)** (۱) نوکدار دم۔ (۲) نوک دم مرغابی۔

**Sprigged : (a)** (۱) شاخ ، ڈالی وغیرہ سے آراستہ۔ (۲) شاخ کی شکل کا : شاخدار۔

**Sprigger : (n)** (۱) کیل ٹھونکنے کی مشین۔ (۲) تمباکو کے ڈنٹھل الگ کرنے کی مشین۔

**Spriggy : (a)** ٹہنیوں بھرا : ٹہنی نما۔

**Spright : (n)** [var. of Spritte.] بھوت : پریت : پری۔

**Sprightliness : (n)** زندہ دلی۔

**Sprigtailed : (a)** نوکدار دم والی۔

**Spring : (n)** [OE. 'Spryng'.] (۱) چھلانگ : جست : زقند : چوکڑی : کلانچ۔ (۲) موسم بہار : ربیع : بسنت۔ (۳) چشمہ : سوتا : وہ مقام جہاں چشمے ہوں : معدنی چشمے۔ (۴)لپک (کمان وغیرہ کی)۔ (۵)لچک۔ (۶)کمانی۔ (۷)(مجازاً) محرک : وجۂ تحریک : باعث منشا : ماخذ : منبع : سرچشمہ :اصل : مبدا۔ (۸) شہتیر وغیرہ کا اور جانب کا خم۔ (۹) تختوں کا اصل مقام سے ہٹ جانا : تختوں کا کھل جانا۔ (۱۰) وہ مقام جہاں سے محراب کا خم شروع ہوتا ھے یعنی جہاں سے محراب کی ابتدا ہوتی ھے۔ (۱۱) نوجوانی۔ (۱۲) جھاڑیوں کا جنگل : جھاڑیاں: شجر زار۔ (۱۳) بن لکڑی کا جھنڈ۔ (۱۴)(بحری)مستول، بلی وغیرہ کا شگاف۔ (۱۵)خوش مزاجی : سرگرمی : زور : قوت۔ (۱۶)(بحری) لنگر سے بندھا رسہ جو جہاز سے پہلو سے گرا رہتا ھے۔ (۱۷)کتے کی پسلیوں کی گولائی۔ (۱۸) ایک قسم کی سامن مچھلی۔

**Totake (..........) spring from or out of :** شروع ہونا۔

**Spring : (n)** [OFr. 'Espring(u)er'.] نغمہ : دھن (خصوصاً بین یا دوسرے آلۂ موسیقی پر)۔

**Spring : (v)** (۱) کودنا : اچھلنا : جست کرنا : چھلانگ بھرنا۔ (۲) اچھلنا : لپکنا : تڑپ کر نکل جانا۔ (۳) وجود میں آنا : پیدا کرنا۔ (۴) یکایک آ موجود ہونا۔ (۵)(لکڑی کا) ٹیڑھا کر دینا یا ہو جانا : جھک جانا : خم ہونا یا جھکا دینا۔ (۶) پھٹ جانا : تڑخ جانا۔ (۷) شکار کو ہنکانا : ہانکا کرنا۔ (۸) یکایک کر بیٹھنا : دفعتاً کوئی بات پیدا کرنا : اچانک کوئی شگوفہ چھوڑنا۔ (۹) کمانی وغیرہ کے ذریعہ سے کھولنا : بند کرنا : ہلانا جلانا۔ (۱۰) سرنگ اڑانا۔ (۱۱) (آنکھ وغیرہ میں کوئی چیز) اڑ کر پڑنا : اچھل کر لگنا۔ (۱۲) (تیتر کا) جھاڑی سے اچانک نکلنا۔ (۱۳) (عام) مدھوش ہونا۔ (۱۴) (تھن کا دودھ سے) پھول جانا : حاملہ ہونا۔ (۱۵) چشمہ کی شکل میں بہنا۔ (۱۶) فجر ہونا؛ (صبح کا) نمو دار ہونا۔ (۱۷) اگنا : نکلنا : پیدا ہونا۔ (۱۸) بڑھنا: لمبا ہونا۔ (۱۹)(محراب کا) خم شروع ہونا۔ (۲۰) (باد نسیم کا) بہنا۔ (۲۱)ٹیٹری بجانا : جھنجھنا بجانا۔ (۲۲)(روپیہ) ادا کرنا : خریدنا : خریدنے کی حیثیت رکھنا۔ (۲۳)اچانک اعلان کرنا : افشا کرنا۔ (۲۴) اچھالنا۔ (۲۵)(فوج) اسلح کی جگہ تبدیل کرنا یا وضع بدلنا۔ (۲۶) خمیدہ کرنا : خم کرنا۔ (۲۷) (تعمیرات) محراب کا خم شروع کرنا۔ (۲۸) رہا کرنا : رہائی دلانا : چھڑانا۔ (۲۹)لنگڑا بنانا : نکما کر دینا۔ (۳۰) جوتے کے پنجے کو اٹھانا۔

**Spring : (v)** (۱) لچکدار بنانا۔ (۲) کمانی لگانا۔

**Spring- :** جزو ترکیبی بمعنی "اچھلنا" : "جست لگانا"۔

**Spring balance : (n)** کمانی دار ترازو۔

**Spring-beam : (n)** (۱) شہتیر جو بلا کسی سہارے کے دور تک چلا گیا ہو۔ (۲) لچکدار سلاخ جو کمانی دار ہتھوڑے میں لگی ہوتی ھے۔

**Spring beauty : (n)** ایک قسم کا پودا۔

**Spring bed : (n)** کمانی دار پلنگ۔

**Spring beetle : (n)** کٹ بھونرا۔

**Spring board : (n)** کمانی دار تختہ : چھلانگ (مارنے کا) تختہ۔

**Spring-bok : (n)** (۱) جنوبی افریقہ کا غزال۔ (۲) (جمع) جنوبی افریقہ والے۔

**Spring-buck : (n)** دیکھو Spring-bok

Spring-catch : (n) کمانی دار اڑانی ۔

Spring chicken : (n) تین پونڈ وزن کا مرغ ۔

Spring clean : (v) اچھی طرح صفائی کرنا ۔

Spring-clean : (n) کسی جگہ کی مکمل صفائی کرنا ۔

Spring-cleaning : (n) دیکھو Spring-clean

Spring-flood : (n) موسم بہار میں آنے والا سیلاب ۔

Spring-grass : (n) برطانیہ کی ایک قسم کی گھاس ۔

Spring (-) gun : (n) چور بندوق : بھری بندوق جو کسی آدمی یا جانور کے ٹھکرانے یا اس تار وغیرہ کے لمس سے جو اس کے گھوڑے میں لگا رہتا ھے فوراً چل جاتی ھے : یہ چور شکاریوں یا چھپے چوری گھس آنے والوں کے لئے چھپا کے رکھ دی جاتی ھے ) ۔

Spring hare : (n) جنوبی افریقہ کا چھلانگ لگانے والا خرگوش ۔

Spring-head : (n) دریا کا منبع : سوتا : سر چشمہ ۔

Spring-herring : (n) بوزہ ماہی : ایک قسم کی امریکی مچھلی جو ہیرنگ سے مشابہ ھوتی ھے ۔

Spring-jack : (n) دیکھو Spring-beetle

Spring-lock : (n) کمانی دار تالا ۔

Spring pottage : (n) تازہ سبز ترکاریوں کا شوربہ یا شوربے دار سالن ۔

Spring soup : (n) تازہ سبز ترکاریوں کا سوپ ۔

Spring-tail : (n) جست دمہ : بعض قسم کے جست لگانے والے کیڑے ۔

Spring-tide : (n) (۱) بہار : موسم بہار ۔ (۲) مہِ کامل : جوار جو ہر مہینے ہلال اور بدر کامل کے بعد ھوتا ھے ۔ (۳)(مجازاً) کسی چیز کی افراط : بہت بڑی مقدار ۔

Spring(-) time: (n) (۱) موسم بہار ۔ (۲) جوانی : نوجوانی ۔

Spring(-) warer : (n) چشمے کا پانی : سوتے کا پانی ۔

Spring-well : (n) چشمہ : کنواں :سرچشمہ ۔

Spring-wood : (n) (۱) بہار میں اگنے والا جنگل یا جھاڑی ۔ (۲) چھوٹے درختوں یا جھاڑیوں کا جنگل ۔ (۳) وہ حلقہ یا لکڑی کی تہ جو درخت میں ہر سال پیدا ھوتی ھے ۔

Springal(d) : (n) نو عمر لڑکا ۔

Springal(d) : (a) نو عمر : نوجوان ۔

Springbok : (n) [Du. 'Springen'.] دیکھو Spring-buck

Springe : (n) [OE. 'Sprencg'.] پھندا : لاسا (چھوٹے جانوروں کے شکار کے لئے ) ۔

Springe : (v) (۱) پھندے سے شکار کرنا ۔ (۲) پھندا لگانا : جال بچھانا ۔

Springer : (n) (۱) اچھلنے والی مچھلی خصوصاً سمندر سے دریا میں آنے والی سامن مچھلی ۔ (۲) دیکھو Springbok ۔ (۳)اچھلنے والا : جست لگانے والا ۔ (۴) ڈاٹ : محراب کا وہ حصہ جہاں سے گولائی شروع ھوتی ھے : اس حصے کا سب سے نیچے کا پتھر : مانگ یا چھجے کا سب سے نچلا پتھر : محراب چھت یا قبے کی ڈاٹ ۔ (۵) بڑی قسم کا اسپینیل کتا ۔ (۶) سرنگ اڑانے والا ۔ (۷) حاملہ گائے ۔

Springhalt : (n) گھوڑے کی پچھلی ٹانگ جس میں جھٹکا آگیا ھو ۔

Springily : (adv.) لچک دار طور پر ۔

Springiness : (n) لچک ۔

Springing : (n) (۱) اچھلنا : جست : زقند ۔ (۲) (تعمیرات) محراب کا خم (وہ حصہ جہاں سے خم شروع ھوتا ھے) ۔ (۳)کمانی بندی ۔ (۴) تنے کا وہ حصہ جہاں شاخ پھوٹتی ھے ۔ (۵)سرنگ اڑانا ۔

Springingly : (adv.) اچھلتے ھوئے : لچکدار طور پر ۔

Springle : (n) پھندا : جال : لاسا ۔

Springless : (a) بے لچک : بے کمانی : بے چشمہ ۔

Springlet : (n) چھوٹا سا چشمہ یا حوض ۔

Springlike : (a) (۱) موسم بہار جیسا : بہاری : موسم بہار کا ۔ (۲) کمانی جیسا ۔

Springy : (a) (۱) چشمہ دار ؛ سوتادار ۔ (۲) لچک دار ؛ لچک کر ابھرنے والا ۔

Sprinkle : (n) (۱) چھڑکاؤ ۔ (۲) وہ شے جو چھڑکی جائے ؛ برکی ؛ چٹکی ۔ (۳) خفیف سی بارش ؛ بوندا باندی ۔ (۴) چھینٹ ؛ چتی دار بنانا ۔

Sprinkle : (v) [(M)Du. 'Sprenkelen'.] (۱) چھڑکنا ؛ برکنا ۔ (۲) (مجازاً) بکھیرنا ؛ منتشر کرنا ۔ (۳) چھوٹے چھوٹے قطاروں میں اڑ جانا ۔ (۴) گلدار بنانا ؛ چتی دار بنانا ؛ چتلا بنانا ۔ (۵) خفیف بارش ہونا ؛ ترشح ہونا ۔ (۶) (مجازاً) صاف کرنا ؛ تطہیر کرنا ۔

Sprinkler : (n) چھڑکنے والا ؛ چھڑکنے کا ظرف یا آلہ وغیرہ ۔

Sprinkling : (n) (۱) خفیف چھڑکنا یا برکنا ۔ (۲) (مجازاً) خفیف مقدار یا تعداد ؛ چند ؛ ادھر ادھر ؛ منتشر ۔

Sprinkling can : (n) پھولوں کے تختے پر پانی چھڑکنے والا ڈول ۔

Sprint : (n) بگ ٹٹ دوڑ ۔

Sprint : (v) [ON. 'Sprinta'.] تھوڑی دور بگٹٹ دوڑنا ؛ سرپٹ دوڑنا ۔

Sprinter : (n) بگ ٹٹ دوڑنے والا ۔

Sprinting : (n) بگ ٹٹ دوڑنا ۔

Sprit : (n) [OE. 'Sprest'.] (۱) ڈنڈا ؛ بانس ؛ بلی (خصوصاً جس کو اڑا کر ناؤ چلاتے ہیں) ۔ (۲) (بحری) چھوٹی بلی جو مستول سے بادبان کی چوٹی کے بیرونی گوشے تک ترچھی پہنچتی ہے ۔

Sprit : (n) [OE. 'Spryttan'.] (۱) کونپل ؛ سوئی ؛ انکوا ۔ (۲) کوریے کپڑے پر کا چھوٹا دھبا ۔

Sprit : (v) پھوٹنا ؛ لگنا ؛ سوئے نکلنا ۔

Sprite : (n) جن ؛ پری ؛ بھوت ؛ پریت ؛ خبیث روح ۔

Spritsail : (n) (۱) تکونی بادبان جو Sprit کے سہارے پھیلا ہوتا ہے ۔ (۲) وہ بادبان جو اُس Sprit کے سہارے پھیلا ہوتا ہے جو Bow sprit کے ساتھ لگا رہتا ہے ۔

Spritsail-yard : (n) سہارے کی بلی جو Bow sprit کے نیچے لگی رہتی ہے ۔

Spritz : (v) [G. 'Schpritze'.] فوارہ ؛ چھڑکاؤ ۔

Spritzer : (n) [G. 'Spritzen'.] سفید شراب اور سوڈا پانی کا مرکب ۔

Sproat/ Sprot hook : (n) [f. W. H. Sproat,the inventer.] ایک قسم کا مچھلی پکڑنے کا چھوٹا کانٹا ۔

Sprocket : (n) [Origin unkn.] (۱) پہیے کا دندانہ (جیسے بائیسکل وغیرہ کا) ؛ زنجیر گیرندہ ۔ (۲) لکڑی کا تکونا ٹکڑا جو فریم بنانے میں کام آتا ہے ۔ (۳) (حیاتیات) لنگر کے چرخ کا دندانہ ۔ (۴) دندانہ دار پہیا ۔

Sprocket wheel : (n) دندانہ دار پہیا ۔

Sprot : (n) [Origin unkn.] دوسرے سال کی سامن مچھلی ۔

Sprout : (n) (۱) کونپل ؛ انکوا ؛ سوا ؛ نبتہ ؛ فرعی کلی ۔ (۲) (مجازاً) شریف خاندان کا نو عمر لڑکا ۔ (۳) نئی پیداوار ؛ نئی شکل ؛ نئی صورت ۔ (۴) کرم کلہ وغیرہ کا نیا پتّا ؛ کرم کلے کی ایک قسم ۔

Sprout : (v) [ME. 'Sprutten'.] (۱) پھوٹنا ؛ اگنا ؛ کلی نکلنا ؛ سوئے نکلنا ؛ کلیانا ۔ (۲) سوئے نکالنا ؛ کلی نکالنا ؛ شاخیں نکالنا ۔ (۳) (آدمی کا) پیدا ہونا ؛ وجود میں آنا ۔ (۴) (آلو کے اکوے کو) رگڑ کر توڑنا ۔ (۵) گرم ہو کر پھیل جانا ۔ (۶) سہارا دینا یا بڑھانا ۔

Sprout-cell : (n) نبتہ خلیہ ۔

Sproutling : (n) چھوٹا انکوا ؛ چھوٹی شاخ ۔

Spruce : (n) [Alternation of Pruce.] قسم صنوبر ۔

Spruce : (a) صاف ستھرا (پوشاک اور صورت میں) ؛ بنا ٹھنا ؛ بنا سنورا ۔

Spruce : (v) بناؤ سنگھار کرنا ؛ بننا ٹھننا ۔

Spruce beer : (n) بیر شراب جو صنوبر کے پتوں سے بنائی جاتی ہے ۔

Spruce borer : (n) صنوبر کے درخت پر حملہ کرنے والا ایک کیڑا ۔

Spruce-bud : (n) صنوبر کے درخت میں لگنے والا کیڑا ۔

Spruce fir : (n) قسم صنوبر ؛ جھاؤ ۔

Spruce grouse / -partridge : (n) کناڈا کا تیتر ۔

Sprucely : (adv.) صاف ستھرے طور پر ؛ بن سنور کر ۔

**Spruceness : (n)** بناؤ سنگھار ۔

**Sprucy : (a)** دیکھو Spruce

**Sprue : (n)** [Du. 'Spruw'.] سنگرہنی : گرم ممالک کا ایک مرض جس میں منہ ، حلق اور انتڑیوں میں سوزش پیدا ہو جاتی ہے۔

**Sprue : (n)** [Origin unkn.] (۱) نالی یا چھید جس میں سے پگھلی ہوئی دھات قالب میں ڈالی جاتی ہے ۔ (۲) دھات کا وہ حصہ جو نالی یا چھید میں رہ جائے ۔

**Sprue : (n)** [Origin unkn.] گھٹیا قسم کی اسپریگس (ایک ترکاری) ۔

**Sprug : (n)** [Origin unkn,] عام گوریا ۔

**Spruit : (n)** [Du.] نالا : جھرنا جو صرف موسم باراں میں رواں رہتا ہے ۔

**Sprung : (a)** (۱) نکالی ہوئی چیز ۔ (۲) پھٹا ہوا ۔ (۳) اڑایا ہوا ۔

**Sprung rhythm : (n)** قرون وسطیٰ کے سر حرفی شعر پر مبنی ایک جدید نظمی ترنم ۔

**Sprung weight : (n)** وزن جو کمانی کے سہارے پر ہو ۔

**Sprunt : (v)** [f. Sprent and Sprint.] اچھلنا : اچھل پڑنا : بھڑکنا ۔

**Sprunt : (n)** چمک : بھڑک : جست : زقند ۔

**Spry : (a)** [Origin unkn.] (۱) چست : چالاک : پھرتیلا : مستعد ۔ (۲) بنا سنورا : بنا ٹھنا : خوش پوشاک ۔

**Spryly : (adv.)** چستی سے : مستعدی سے : پھرتی سے ۔

**Spryness : (n)** چستی : مستعدی : پھرتیلا پن ۔

**Spud : (n)** [Origin unkn.] (۱) کھرپا : کھرپی : بیلچہ : چھوٹا پھاوڑا ۔ (۲) کوئی چھوٹی سی موٹی چیز ۔ (۳) آلو ۔ (۴)کوئی چھوٹی ملانے والی چیز ۔ (۵) (تیل کے کنویں کی) ضرب کے ذریعہ سوراخ کرنا ۔ (۶) جراحی کا ایک آلہ۔

**Spud : (v)** (۱) کھرپا کے ذریعہ زمین کو کھودنا ۔ (۲) (تیل کا کنواں کھودنے میں) خاص ترکیب سے سوراخ کرنا ۔

**Spudder : (n)** (۱) تیل کا کنواں کھودنے والی مشین چلانے والا ۔ (۲) چھال چھیلنے کا آلہ ۔

**Spudder : (a)** فربہ : موٹا تازہ : لحیم شحیم ۔

**Spuffle : (v)** بھاگ دوڑ کرنا : دوڑ دھوپ کرنا : ہلچل مچانا ۔

**Spule : (n)** دیکھو Spool

**Spule : (n)** [Alter of 'Sapuld'.] کاندھا : مونڈھا : شانہ ۔

**Spule-bane : (n)** شانہ کی ہڈی : کتف ۔

**Spulyie : (v)** [OFr. 'Espoillier'.] (۱) لوٹنا : چھین لینا : محروم کر دینا ۔ (۲) غارت گری کرنا : لوٹ کھسوٹ کرنا ۔ (۳)مالِ غنیمت سمجھ لینا ۔

**Spulyie : (n)** مال غنیمت : لوٹ کا مال ۔

**Spulzie : (v)** [ME. 'Spulzien'.] تاخت و تاراج کرنا : لوٹ کھسوٹ کرنا ۔

**Spulzie : (n)** لوٹ کا مال : مال غنیمت ۔

**Spume : (n)** [OFr. '(c)spume'.] جھاگ : کف : پھین ۔

**Spume : (v)** جھاگ لانا یا نکالنا : کف نکالنا ۔

**Spumescence : (n)** جھاگ دار : جھاگ سے مشابہ ۔

**Spumescent : (a)** جھاگ دار : جھاگ سے مشابہ۔

**Spumoid : (a)** دیکھو Alveolar

**Spumose : (a)** جھاگ کے متعلق : جھاگ بھرا : جھاگ دار ۔

**Spumous : (a)** [L. 'Spumosus'.] دیکھو Spumose

**Spumy : (a)** جھاگ دار ۔

**Spumy : (a)** جھاگ دار ۔

**Spun : (a)** کاتا ہوا ۔ (۲) (مکھن یا چینی) دھاگا کی شکل میں بنایا ہوا ۔ (۲) طویل : دراز ۔ (۳) تھکا ہوا : خستہ ۔

**Spun-gold : (n)** ریشم کا دھاگا جس کے گرد سونے کا تار لپٹا رہتا ہے ۔

**Spun-silk : (n)** ادنیٰ قسم کا ریشم ۔

**Spun-silver : (n)** ریشم کا دھاگا جس کے گرد چاندی کا تار لپیٹا رہتا ہے ۔

Spun (-) yarn : (n) (۱) کاتا ہوا سوت ۔ (۲) (بحری) دو یا زیادہ سوت سے بنتا ہوا رسہ ۔ (۳) دو یا زیادہ سوت کی رسی ۔

Spung : (n) [Me. 'Spunge'.] دیکھو Purse

Spung : (v) دیکھو Rob

Spunge : (v) دیکھو Rob

Spunk : (n) [Origin unkn.] (۱) چنگاری : شرارہ : شرر ۔ (۲) لکڑی کا سوختہ : دیا سلائی وغیرہ جو اس سے بنتی ھے ۔ (۳)ایک قسم کا سما روغ ۔ (۴) دیا سلائی ۔ (۵) دلیری : جرأت : جیوٹ : دم خم ۔

Fellow, man etc. of (:) spunk : دلیر آدمی : جیوٹ آدمی ۔

Spunk : (v) (۱) ظاہر ہونا ۔ (۲) اپنے حق پر جمے رہنا ۔

Spunkie : (n) (۱) اگیا بیتال : غول بیابانی ۔ (۲) شراب ۔ (۳) پر جوش آدمی : بھلا آدمی : تند مزاج شخص ۔

Spunkily : (adv.) دلیری سے : جرأت سے ۔

Spunkiness : (n) دلیری : جرأت ۔

Spunky : (a) (۱) دلیر : جیوٹ : جرأت مند ۔ (۲) چمکیلا ۔ (۳)تند مزاج : تنک مزاج : زود رنج : چڑچڑا ۔

Spour : (n) [OE. 'Spora, Spura'.] (۱) مہمیز : مہمیز کی زاردار پھرکی : سواری کے کانٹے کا نیچے والا پہیا ۔ (۲)(مجازاً) محرک : تحریک ۔ (۳) مہمیز کی ہم شکل چیز مثلاً مرغ کی ٹانگ کا خار : کانٹا یاخول جو لڑائی کے وقت اس خار پر باندھ دیتے ہیں ۔ (۴) پہاڑی سلسلے کا ایک طرف نکلا ہوا حصہ : شاخ گود ۔ (۵) (نقابت) مہمیز کی تصویر ۔ (۶) جوتے کے تلے کی میخ ۔ (۷) ایک دیوار جو فیصل کو اندر کی عمارتوں سے ملاتی ھے : پشتہ دیوار ۔ (۸) ثمر ساق : شکیزہ (بعض پھولوں میں مہمیز نما حصہ باہر کو نکلا ہوا ۔ (۹) ٹھونٹھی ۔ (۱۰)(مرضیات) جسم کے کسی حصے پر مہمیز نما ابھار۔ (۱۱) آڑ : خصوصاً وہ لکڑی جو چھت وغیرہ کو سہارا دینے کے لئے ترچھی لگائی جاتی ھے ۔ (۱۲) (بحری) خمیدہ شہتیر جو نصف شہتیر کا کام دیتی ھے اور عرشے کو سہارا دیتی ھے ۔ (۱۳) (بحری) وہ لکڑی یا شہتیر جو جہاز کے افقی حصے میں لگی رہتی ھے اور ایک سرے سے جہاز کے پہلو میں لگی رہتی ھے ۔ (۱۴)جڑ ۔ (۱۵) ریلوے لائن وغیرہ کی شاخ ۔

Gift spurs : نالیٹ (Knight) کا امتیازی نشان ۔

On or upon the spur : پوری رفتار سے : بہت جلد : انتہائی سرعت سے ۔

On (or upon) the spurs of the moment : فوراً: فی البدیہہ : بے سوچے سمجھے ۔

To put spurs to/ -set- : مہمیز کرنا : ایڑ لگانا ۔

To win one's spurs : (۱) نائٹ کا رتبہ حاصل کرنا ۔ (۲) (مجازاً) شہرت حاصل کرنا : نام کرنا ۔

Spur : (v) [Me. 'Spure, Spore'.] (۱) گھوڑے کو مہمیز کرنا : ایڑ لگانا ۔ (۲) باعث تحریک ہونا : ترغیب دینا : اکسانا ۔ (۳) مہمیز باندھنا (بوٹ میں) ۔ (۴) مرغ کی ٹانگ میں خار لگانا ۔ (۵) گھوڑی تیز شوڑانا ۔ (۶) جلدی کرنا : تیزی سے جانا ۔ (۷) لات مارنا : ٹھکرانا ۔ (۸) مرغ کا خار سے حملہ کرنا ۔ (۹) خار سے مار کر زخمی کرنا (پرندے کو) ۔ (۱۰) آڑ لگانا ۔ (۱۱) ٹہنی کو تنے کے پاس سے کاٹ دینا ۔ (۱۲) اناج روگ لگ جانا ۔

Spur : (n) [Alter of 'Spoor'.] (۱) گھوڑے کو مہمیز کرنا : ایڑ لگانا ۔ (۲) باعث تحریک ہونا : ترغیب دینا : اکسانا ۔ (۳)مہمیز باندھنا (بوٹ میں) ۔ (۴) مرغ کی ٹانگ میں خار لگانا ۔ (۵) گھوڑا تیز دوڑانا ۔ (۶) جلدی کرنا : تیزی سے جانا ۔ (۷) لات مارنا : ٹھکرانا ۔ (۸) مرغ کا خار سے حملہ کرنا ۔ (۹) خار سے مار کر زخمی کرنا (پرندے کو) ۔ (۱۰)آڑ لگانا ۔ (۱۱) ٹہنی کو تنے کے پاس سے کاٹ دینا ۔ (۱۲)اناج روگ لگ جانا ۔

Spur : (n) [Altrer of Spoor.] سراغ : بو کھوج (خصوصاً جانور کا) ۔

Spur-dog : (n) گھڑ سوار کے جوتے کی خاص قسم کی ایڑی جس میں مہمیز کے کنارے سے جڑ دئے جاتے ہیں ۔

Spur-fowl : (n) ایک قسم کی سگ ماہی ۔

Spur-gear/ -gearing : (n) دندانہ دار گیرہ ۔

Spur-leather : (n) مہمیز باندھنے کی چمڑے کی پٹی ۔

Spur-line : (n) ضمنی ریلوے لائن ۔

Spur-nut : (n) چھوٹا دندانے دار گیرہ ۔

Spur-pepper : (n) جزائر شرق الہند کی سیاہ مرچ ۔

Spur-rowel : (n) مہمیز کی خار دار پھرکی ۔

Spur-royal / -rial : (n) جیمس اول کے عہد کا ایک طلائی سکہ جس پر مہمیز نما سورج سے کرنیں نکلتی ہوئی دکھائی دیتی ہیں) ۔

Spur-track : (n) ضمنی ریلوے لائن : بغلی پٹری ۔

Spur way : (n) وہ راستہ جس پر گھوڑے جا سکیں اور گاڑیاں وغیرہ جا سکیں ۔

Spur-wheel : (n) دندانہ دار گیرہ : دندانہ دار پہیہ ۔

Spur-wing : (n) ایک قسم کی بط ۔

Spur-winged : (a) ایک یا زیادہ مہماز دار پروں والا ۔

Spur-wort : (n) ایک پودا جس میں پتوں کے گچھے مہمیز کی پھرکی کی شکل کے ہوتے ہیں : دوناس : مجیٹھ ۔

Spurdog : (n) ایک قسم کی سگ ماہی ۔

Spurge : (n) [OFr. 'Espurge'.] فرفیون : فربیون : پودوں کی قسم جس میں چڑپڑا دودھیا رس ہوتا ہے ۔

Spurge flax : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Spurge-laurel : (n) مادریون: ایک قسم کی جھاڑی جو بطور دوا استعمال ہوتی ہے ۔

Spurge-nettle : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Spurge-olive : (n) ایک پودے کا نام ۔

Spurgewort : (n) پودوں کی ایک جنس ۔

Spurious : (a) ['Spurius' + -ous.] (۱) کھوٹا : جھوٹا : بناوٹی : مصنوعی : جعلی : نقلی ۔ (۲) (حیوانیات) شباہت میں کسی عضو سے ملتا ہوا مگر فعل میں غیر یا فعل میں مشابہ مگر شکل میں غیر ۔ (۳) غیر مستند : نقلی (تحریر وغیرہ) ۔ (۴) خارج الاصل : خارج از : غیر متعلق ۔ (۵)مشتبہ : غیر حقیقی : نقلی ۔ (۶) کاذب ۔

Spuriously : (adv.) جعلی : مصنوعی یا نقلی طور پر ۔

Spuriousness : (n) جعل : جعلی پن : کھوٹا پن ۔

Spurless : (a) بے مہمیز : بے مشکیزہ ۔

Spurling : دیکھو Sparling

Spurling line : (n) ڈوری جو پتوار میں لگی رہتی ہے اور اسی کی حالت کو مظہار پر بناتی رہتی ہے ۔

Spurling pipe : (n) وہ نلی جس سے لنگر کی زنجیر گذر کر جہاز کے عرشے کی نیچے جاتی ہے ۔

Spurn : (n) (۱) لات مارنا : ٹھوکر ۔ (۲) حقارت : حقارت سے دیکھنا ۔

Spurn : (n) (۱) ترچھا آڑ واڑ ۔ (۲) (کان کنی) کوئلے کا چھوٹا پایہ جو چٹ میں عارضی سہارے کے طور پر چھوڑ دیا جاتا ہے ۔

Spurn : (v) [OE. 'Spurnan'.] (۱) لات مارنا : ٹھوکر مارنا : پیروں سے کچلنا ۔ (۲) مسترد کرنا : ٹھکرانا ۔ (۳)ذلی یا حقارت سے دیکھنا یا برتاؤ کرنا : اہانت یا تحقیر کرنا : ذلت یا حقارت سے رد کرنا ۔ (۴) حقارت سے رد کرنا : ٹھکرانا ۔

Spurner : (n) ذلت یا حقارت سے رد کرنے والا یا رکھنے والا ۔

Spurred : (a) (۱) مہمیز لگاتے ہوئے ۔ (۲) خار دار ۔ (۳) (نباتیات) شکیزہ دار ۔ (۴) روک لگا (رئی) ۔

Spurrer : (n) ترغیب دینے والا : اکسانے والا ۔

Spurrier : (n) مہمیز ساز ۔

Spurry/ Spurrey : (n) [Du. 'Spurrie'.] پنک (Pink) پودے کی اقسام۔

Spurt : (n) [Origin unkn.] (۱) لمحہ : مختصر عرصہ ۔ (۲)تھوڑی دیر کے لئے جان توڑ کوشش یا سر گرمی ۔ (۳)تھوڑی دیر کے لئے تیز چلنا ۔ (۴) تجارت میں اچانک ترقی قیمتوں کا اچانک بڑھ جانا ۔ (۵) (بحری) ہوا کا ایک جھونکا ۔

By spurts / In- : جان توڑ کوشش کے ساتھ ۔

Spurt : (n) [var. of Spirt.] (۱) دھارا : فوارہ ۔ (۲) (قلم کا) چھینٹا ۔ (۳) طوفان : ہیجان : سیلاب ۔

Spurt : (v) (۱) ہمت بندھانا : دل بڑھانا : خوش کرنا : بشاش کرنا ۔ (۲) تیز کرنا : تند بنانا ۔

Spurt : (v) تھوڑی دیر کے لئے جان توڑ کوشش کرنا : پوری ہمت صرف کر دینا ۔

Spurt : (v) پھوٹنا : اگنا : شاخیں پھینکنا ۔

Spurtive : (a) اچانک : تشنجی : ناگہانی : فوری ۔

Spurtle : (v) [f. Spurt + -le.] چھینٹے اڑانا : فوارہ بہانا۔

Spurtle : (n) [Origin unkn.] (۱) چپٹا چمچہ سے مشابہ ایک ظرف جس سے کھانے کو انڈیلتے ہیں۔ (۲) ڈوئی۔ (۳) تلوار۔

Sputnik : (n) [Russ.] تابع : قمر : مصنوعی قمر یا سیارہ۔

Sputter : (n) (۱) چھینٹا : چھپاکا۔ (۲) جلدی یا گھبراہٹ کی بات چیت۔ (۳) دھماکا کے ساتھ چھترا جانا : ایسے دھماکے کی آواز : تھو تھو کی آواز۔

Sputter : (v) [Du. 'Sputteren'.] (۱) تھو تھو کر کے منہ سے خارج کرنا۔ (۲) جلدی جلدی یا بے ربط بولنا یا کہنا : بڑبڑانا۔ (۳) جوش یا گھبراہٹ میں کچھ کہنا۔ (۴) چرچر کی آواز دینا (جلنے کی آواز)۔

Sputteringly : (adv.) بے ربطی سے : جلدی جلدی۔

Sputtery : (a) جلد جلد بولنے والا : بے ربط گفتگو کرنے والا : یکایک بول اٹھنے والا۔

Sputum : (n) [L.] تھوک : لعاب دہن : رال : کھنکھار : بلغم۔

Spy : (n) (۱) جاسوس : مخبر : خفیہ پولس۔ (۲) جاسوسی : مخبری۔

Spy : (v) [OFr. 'Espier'.] (۱) دریافت کرنا : معلوم کرنا : شناخت کرنا : پہچان لینا۔ (۲) جاسوسی کرنا : مخبری کرنا : خفیہ طور پر نظر رکھنا۔ (۳) جانچنا : مشاہدہ کرنا : دیکھنا۔ (۴) تفتیش کرنا : جانچنا (دور بین سے)۔ (۶)نظر رکھنا (خصوصاً دوربین کے ذریعہ) : انتظار میں رہنا : نگرانی کرنا : نگہبانی کرنا۔

Spy- : جزو ترکیبی بمعنی "جاسوس" : "خفیہ"۔

Spy-glass : (n) چھوٹی سی دور بین۔

Spy-hole : (n) چھوٹا سا سوراخ نظر بچا کر دیکھنے کے لئے۔

Spy-money : (n) جاسوسی یا مخبری کی اجرت۔

Spy-Wednesday : (n) (آئرستان میں) ایسٹر اتوار سے پہلے بدھ کا دن۔

Spuyism : (n) چھوٹا سا سوراخ نظر بچا کر دیکھنے کے لئے۔

Squab : (n) [Of uncertain origin.] (۱) چوزہ : پٹھا : پرندے کا بچہ جس کے پر ابھی نہ نکلے ہوں : (خصوصاً) کبوتر کا بچہ۔ (۲) (مجازاً) نو عمر لڑکا۔ (۳) پست قد کا موٹا آدمی۔ (۴) صوفا : گدی دار چوکی یا کوچ۔ (۵) (کرسی یا صوفا پر بچھانے کی) موٹی یا نرم گدی : گاڑی میں لگائی جانے والی گدی : گدی (خصوصاً) موٹر گاڑی کی نشست کی پشت۔

Squab : (a) (۱) چھوٹا مگر موٹا : ناٹا اور موٹا : پست قد مضبوط۔ (۲) موٹا اور بھدا۔ (۳) نو عمر : نو زائیدہ : جس کے پر پرزے ابھی نہ نکلے ہوں۔

Squab : (v) (۱) کچلنا : نچوڑنا : گودا نکالنا : مسلنا : بھیجنا۔ (۲) بھرنا : ٹھونس ٹھونس کر بھرنا : ٹھونسنا۔ (۳)دھڑام سے گرنا : مضبوطی سے لٹکنا۔ (۴) بیٹھنا۔

Squab : (adv.) دھڑام سے : دھم سے : یکایک دھڑام سے گرتے ہوئے۔

Squab : (v) (۱) گرانا : چھلکانا : چھلکنا : گرنا۔

Squab-chicken : (n) چوزہ (جس کا وزن ایک سے سوا پاؤنڈ تک ہو اور جو صرف ایک آدمی کے لئے کافی ہو) : بے پر پٹھا۔

Squab-pie : (n) بکرے کا گوشت ، پیاز اور سیب کی پائی (کھانا)۔

Squabash : (n) [A combination of Squash and Bash.] کاری ضرب : کچلنا۔

Squabash : (v) (۱) کچلنا : کچل دینا : مسل دینا : برباد کرنا۔ (۲) سخت نکتہ چینی کرنا۔

Squabbed : (a) چھوٹا مگر موٹا (آدمی) : پست قد موٹا۔

Squabber : (n) وہ کبوتر جسے تجارتی طور پر افزائش نسل کے لئے استعمال کیا جاتا ھے۔

Squabbish : (a) کسی قدر موٹا اور پست قد۔

Squabble : (n) [Imitative.] (۱) ادنیٰ تکرار : جھڑپ : جھپٹ : جھگڑا ٹنٹا۔ (۲) نزاع : اختلاف رائے (دو جماعتوں کے درمیان)۔

Squabble : (v) (۱) تکرار ہو جانا یا کرنا : جھگڑا کرنا : جھڑپ ہو جانا۔ (۲) (طباعت) جمائے ہوئے ٹائپ کو بے ترتیب کر دینا : الٹ پلٹ کر دینا : (ٹائپوں کا) گڈ مڈ ہو جانا : بے ترتیب ہو جانا۔

Squabbler : (n) جھگڑالو۔

Squabbly : (adv.) تکرار کرتے ہوئے : جھڑپ کے طور پر۔

Squabby : (a) چھوٹا اور موٹا : گداز جسم کا : گٹھا ہوا : ٹھوس۔

Squacco : (n) [It. 'Sguacco'.] جنوبی یورپ ، افریقہ اور ایشیا کا چھوٹی کلغی دار بگلا ۔

Squad : (n) [Fr. 'Escouade'.] (۱) (فوج) دستہ جو قواعد وغیرہ کے لئے جمع ہو ۔ (۲) مختصر جماعت : ٹکڑی : جتھا ۔ (۳) مخصوص جماعت یا حلقہ (اشخاص کا) ۔ (۴) آگ بجھانے والوں کی معاون جماعت جو خاص قسم کے آلات سے لیس ہوتی ہے ۔

Awkward squad : نئے رنگروٹ (نیز مجازاً) ۔

Squad : (v) (۱) جماعت بندی کرنا : دستوں میں بانٹنا ۔ (۲) کسی دستہ یا جماعت کے سپرد کرنا یا اس کے لئے مقرر کرنا ۔ (۳) دستے میں ترتیب دینا ۔

Squad car : (n) لاسلکی فون سے لیس پولس کی گاڑی جس کے ذریعہ وہ صدر مقام سے رابطہ قائم رکھتے ہیں ۔

Squad leader : (n) فوجی دستے کا نگراں غیر کمیشن یافتہ افسر ۔

Squad room : (n) (۱) سپاہیوں کی قیام گاہ ۔ (۲) (تھانے کا) وہ کمرہ جس میں حاضری یا ڈیوٹی مقرر کرنے کے لئے پولس والے جمع ہوتے ہیں ۔

Squad tent : (n) خیمہ جس میں فوج کا ایک دستہ رہ سکتا ہے ۔

Squadder : (n) پولس کے دستے کا رکن ۔

Squadrol : (n) [Blend of Squad + patrol.] ایک قسم کی موٹر گاڑی جس کو پولس والے Squad car اور بیمار گاڑی دونوں طرح سے استعمال کرتے ہیں ۔

Squadron : (n) [It. 'Squadrone'.] (۱) (فوج) اسکواڈرن : فوجی تنظیم کی ایک اکائی ۔ (۲) سواروں کا دستہ جس میں ایک سو سے دو سو تک سوار ہوتے ہیں) ۔ (۳) جنگی جہازوں کا بیڑا جو ایک امیرالبحر کے ماتحت ہو : جنگی جہازوں کا بیڑا جو کسی مخصوص کام پر مقرر ہو : ہوائی جہازوں کی ایک مقرر تعداد (افسروں اور عملے کے دوسرے ارکان سمیت) ۔ (۴) آدمی یا جانوروں کی نسبتاً بڑی جماعت یا بڑا گروہ : منظم مجمع ۔ (۵) کارد نالوں کی جماعت جو اساقفہ کے جلسے میں خاص فرقوں کے درمیان گھومتے رہتے ہیں ۔

Flying squadron : فوج یا پولس کا دستہ جو تیز نقل و و حرکت کر سکے ۔

Squadron-commander : (n) فضائیہ کا ایک افسر جو فوج کے میجر کے عہدے کے برابر ہوتا ہے ۔

Squadron-leader : (n) دیکھو Squadron-commander

Squadroned : (n) اسکواڈرن میں تشکیل دیا ہوا ۔

Squagga : (n) [Native name in Australia.] ایک قسم کا آسٹریلیائی قشریہ جس کا رنگ سرخ اور لمبائی آٹھ انچ تک ہوتی ہے ۔

Squail : (n) [Origin unkn.] (۱) ایک قسم کا کھیل جو نَو میخوں سے کھیلا جاتا ہے ۔ (۲) ایک کھیل جو چھوٹی چھوٹی لکڑی کی گوٹیوں سے گول میز پر کھیلا جاتا ہے : ان گوٹیوں کو ہتھیلی سے اس نشان کی طرف ڈھیلتے ہیں جو میز کے بیچ میں ہوتا ہے ۔ (۳) اس کھیل کی گوٹی یا کنکری ۔

Squail : (v) (۱) بھاری موٹھ کی چھڑی یا اس قسم کی کوئی چیز پھینکنا ۔ (۲) اس قسم کی چھڑی پھینک کر مارنا ۔ (۳) پھینک دینا ۔

Squailer : (n) بھاری موٹھ کی چھڑی جو بعض کھیلوں میں ، سیب توڑنے میں یا گلہریوں کے مارنے میں کام آتی ہے ۔

Squalid : (a) [L. 'Squalidus'.] (۱) غلیظ : چرک : گھنونا ۔ (۲) خستہ حال ۔ (۳) گندہ : حقیر : (صفت ، حالت وغیرہ) ۔ (۴) رذیل : قابل نفرت ۔ (۵) غیر صحت مند ۔

Squalidity : (n) غلاظت : غچلی پن ۔

Squalidity : (adv.) غلیظ طور پر ۔

Squalidness : (n) دیکھو Squalidity

Squaliform : (a) شارک یا سگ ماہی سے مشابہ ۔

Squall : (n) (۱) چیخنا : چلانا : چیخنے چلانے کی آواز ۔ (۲) چیخ کر بولنا یا بولنے کی عادت ۔

Squall : (n) (۱) ہوا کا تیز جھونکا : جھکڑ یا آندھی (خصوصاً بارش، برف اور اولوں کے ساتھ) ۔ (۲) (مجازاً) ہل چل : شورش : فساد : گڑ بڑ : لڑائی : جھگڑا ۔

Arched squall : خط استوا کے قریب کی آندھی یا طوفان جس میں قوسی شکل کے سیاہ بادل اچانک نمودار ہو جاتے ہیں ۔

Black squall : طوفان وغیرہ جس میں سیاہ بادل ہوں ۔

Thick squall : طوفان وغیرہ جو برف و باراں کے ساتھ ہو ۔

To look out for squalls : چوکنّا رہنا : چوکس رہنا : خطرے کی مدافعت کے لئے تیار رہنا ۔

White squall : طوفان وغیرہ جو صاف مطلع میں بادلوں کے بغیر نمودار ہو ؛ بے ابر طوفان ؛ سفید جھکڑ ۔

Squall : (v) [Prob. alt. of 'Squearl'.] (۱) چیخنا ؛ چلانا (تکلیف یا خطرے میں) ؛ جھلاہٹ یا گھبراہٹ میں کچھ چیخ کر کہنا ۔ (۲) کرخت آواز میں بولنا ؛ ناگوار آواز میں گانا ۔

Squall : (v) جھکڑ چلنا ۔

Squaller : (n) چیخنے چلانے والا (خصوصاً) بہت رونے چلانے والا بچہ ۔

Squally : (a) (۱) طوفانی ؛ آندھی یا جھکڑ کا ۔ (۲) زور کا (طوفان، جھکڑ وغیرہ) ۔ (۳) (مجازاً) پُر شور ؛ ہنگامہ خیز ؛ پُر آشوب ؛ خوفناک ۔

To look squally : پُر شور ہونا ؛ پُر آشوب نظر آنا ۔

Squalodon : (n) [mod. L.] (فوسلیات) متحجر فیل ماہیہ کی ایک جنس ۔

Squalodont : (n) متحجر فیل ماہیہ ۔

Squaloid : (a) شارک جیسا ؛ سگ ماہی کی مانند ؛ شارک نما ۔

Squaloid : (n) شارک کے خاندان کی کوئی مچھلی ۔

Squalor : (n) [L.] (۱) غلاظت ؛ نجاست ۔ (۲) بد اخلاقی ؛ بد اطواری ۔ (۳) (سماجیات) پستی ؛ غربت ۔ (۴) بونگاپن ؛ حماقت ۔

Squalus : (n) [L.] شارک ؛ سگ ماہی ؛ کلب البحر ۔

Squama : (n) [L.] (۱) (حیوانیات) فلس ؛ کھپرا ۔ (۲) (مرضیات) جلد کے کسی بالائی حصے کا کھپرے کی شکل میں ابھر جانا ۔ (۳) (تشریح) ہڈی کا کھپرے جیسا حصہ ۔ (۴)(نباتیات) پوست ۔ (۵) بعض قشریوں کے قرن کی بیرونی شاخ ۔

Squamaceous : (a) فلس دار ؛ کھپرے دار ۔

Squamata : (n) [L.] (۱)رینگنے والے جانوروں کی ایک جنس جس میں سانپ اور چھپکلی وغیرہ شامل ہیں ۔ (۲) فلوسی جانور ۔

Squamate : (a) فلس دار ؛ کھپرے دار ۔

Squamation : (n) (۱) فلوسیت ؛ کھپرے دار ہونا ؛ فلس دار ہونا ۔ (۲) ترتیب فلوس ۔

Squame : (n) [OFr. 'Esquame' or L. 'Squama'.] فلس ؛ کھپرا ۔

Squamella : (n) چھوٹا کھپرا ؛ فلسچہ ۔

Squamellate : (a) فلسک پوش ؛ فلسچہ دار ۔

Squamelliferous : (a) فلسچہ دار ؛ فلسچہ بردار ۔

Squamiferous : (a) فلوس دار ۔

Squamiform : (a) فلس مانند ۔

Squamigerous : (a) دیکھو Squamiferous

Squamo- : جزو ترکیبی بمعنی "کھپرے سے مشابہ" ۔

Squamoid : (a) فلس دار ۔

Squamosa : (n) کنپٹی کی ہڈی کا کھپرے سے مشابہ حصہ ۔

Squamosal : (a) (۱) کنپٹی کی کھپرے سے مشابہ ہڈی سے متعلق ۔ (۲) کھپرے سے مشابہ (کنپٹی کی ہڈی) ۔

Squamosal : (n) کنپٹی کی کھپرے نما ہڈی ؛ عظم غشائی قحف ؛ بر عظم مربع ۔

Squamosa : (a) [L. 'Squamosus'.] (۱) کھپرے دار ؛ فلس دار ۔ (۲) دیکھو Squamous ۔

Squamoso- : جزو ترکیبی بمعنی "کھپرے دار" ۔

Squamous : (a) (۱) کھپرے دار ؛ فلوس دار ۔ (۲) فلوس سے مشابہ ؛ فلوس نما ؛ کھپرے سے مشابہ ۔ (۳) ورق دار ؛ پرت دار ۔

Squamous bone/ -part/ -portion : (n) کنپٹی کی ہڈی کا پتلا اور کھپرے سے مشابہ حصہ ۔

Squamously : (adv.) کھپرے دار طور پر ۔

Squamousness : (n) کھپرے دار ہونا ؛ فلوس دار ہونا ۔

Squamula : (n) [L.] فلسک ؛ فلسچہ ؛ چھوٹا کھپرا ۔

Squamulate : (a) فلسک پوش ؛ فلسچہ دار ۔

Squamulation : (n) کھپرے کی سی ترتیب ۔

Squamule : (n) فلسک ؛ فلسچہ ؛ چھوٹا کھپرا ۔

Squamuliform : (a) فلسچه نما : فلسك سے مشابه ۔

Squamulose : (a) دیکھو Squamulate

Squander : (n) فضول خرچی : اسراف : پھونك دينا : اُڑا دينا ۔

Squander : (v) [Origin unkn.] (۱) پھیلانا : منتشر کرنا : بکھیرنا : پھیلانا ۔ (۲) پھیلایا جانا : منتشر کیا جانا ۔ (۳)فضول خرچی کرنا : اسراف کرنا : پھونك دينا : اُڑا دينا (روپيه، جائداد وغيره) ۔ (۴) وقت ضائع کرنا ۔ (۵) آواره پھرنا : آواره گردی کرنا : مارے مارے پھرنا : مٹر گشتی کرنا ۔ (۶)منتشر هونا : بکهر جانا : پهیل جانا ۔

Squanderer : (n) فضول خرچ :مسرف : اُڑا دینے والا ۔

Squandering : (a) فضول خرچ : مسرف ۔

Squandering : (n) فضول خرچی : اسراف ۔

Squanderingly : (adv.) اسراف کے ساتھ : فضول خرچی سے ۔

Squandermania : (n) (حکومت کا) خبط اسراف : اسراف مانیا ۔

Squarable : (a) قابل موافقت : ٹھیك كئے جانے کے لائق : مطابقت پذیر ۔

Squarable : (n) وه شخص جسے کچھ دے دلا کر راضی کیا جا سکے ۔

Square : (n) [OFr. 'Esquire'.] (۱)مربع ۔ (۲) مربع نما : چوك ۔ (۳) چوراہا : شہر میں وہ کھلی جگه جس کے چاروں طرف عمارتیں ہوں (خصوصاً رہائشی اور عمده قسم کی) ۔ (۴) کٹرا جس کے چاروں طرف سڑك ہو ۔ (۵)گُنیا (برهئی کا آله زاویه قائمه درست کرنے کے لئے) ۔ (۶)کسی عدد کا مربع ۔ (۷) پیاده فوج بشکل مربع ایسے مرتب ہوں که ترچھے اور سیدھے یکساں پڑھے جائیں ۔ (۹)معیار : اصول ۔ (۱۰) تقریباً ایك سو مربع فٹ جو فرش وغيره کا ایك پیمانه هے ۔ (۱۱) (منطق) مربع شکل جس کے ذریعے منطق کی چاروں تقابلات کی تشریح کی جاتی هے ۔ (۱۲) مربع ٹکڑا یا کندا وغیرہ : شیشے کا چوکور ٹکڑا ۔ (۱۳) زمین کا مربع یا چوکور قطعه ۔ (۱۴)مربع یا چوکور قطعه ۔ (۱۴) مربع یا چوکور عمارت: سلسلهٔ عمارت جس کے چاروں طرف سڑکیں ہوں۔ (۱۵)معاملات: امور : واقعات ۔ (۱۶) دیکھو Square dance ۔ (۱۷)لنگر کے کندے کا اوپری حصه جس سے دسته جڑا ہوتا هے ۔ (۱۸) کپاس کا بند پھول ۔ (۱۹)کتاب کی جلد کا وه حصه جو اوراق سے آگے نکلا رہتا هے ۔ (۲۰) کاتنے کی مشین کا مضبوط آہنی فریم جس میں پھسلتا حصه جڑا رہتا هے۔ (۲۱) اَن مِل شخص: نیز دھوکا کھانے والا : نا تجربه کار آدمی ۔ (۲۲) (عام) دقیانوسی شخص : قدیم وضع کا آدمی ۔

Back to (or in , on) square one : جہاں سے شروع کیا هے وہیں لوٹ کر آنا ۔

Hallow square : پیاده فوج بشکل مربع جس میں چاروں طرف آدمی ہوں اور بیچ میں سامان کے لئے خالی جگه ہو ۔

How (the) squares go : کیا معامله هے ۔

On the square : دیانت داری سے : منصفانه یا بے لاگ طور پر : مساویانه طور پر ۔

Out of square : (۱) غیر منظم طور پر ۔ (۲) غیر قائمه طور پر ۔

Solid square : فوج کی مربع شکل میں ترتیب جس میں طول و عرض برابر ہوں ۔

To be on the square : فری میسن ہونا ۔

To break no square : یکساں ہونا : فرق نه ہونا۔

To break square : دیکھو Break (v) (ذیلی)

Square : (a) (۱)مربع شکل کا ۔ (۲) مستطیل ۔ (۳) جو کسی دوسرے کے ساتھ زاویه قائمه پیدا کرے ۔ (۴) جس کی لمبائی ، چوڑائی اور اونچائی تقریباً برابر ہوں ۔ (۵) گوشه دار : کونا دار : جو گول نه ہو ۔ (۶) مرتب : درست : ٹھیك ٹھاك : لیس ۔ (۷) صاف صاف : واضح : قطعی ۔ (۸) پورا پورا : کامل ۔ (۹) منصفانه : دیانت دارانه : ایماندارانه ۔ (۱۰) برابر کا دعویٰ رکھنے والا : مساوی : معاملے کا صاف ۔ (۱۱) (کوئی عضو یا جسم وغیرہ) چوڑا چکلا : مضبوط ۔ (۱۲) (گولف) برابر اسکور کرنے والا ۔ (۱۳)(آدمی) دیانت دار: ایمان دار: راست ۔ (۱۴) بالکل: ٹھیك : سیدھا : راست ۔ (۱۵) (غذا) خامی : لبریز (شراب وغيره) ۔ (۱۶) قدامت پسند : روایتی : (نیز) قانونی : جائز ۔ (۱۷) موزوں : رواں : مترنم ۔ (۱۸) جس کے تانا اور بانا کے دھاگوں کی تعداد فی انچ برابر ہو ۔ (۱۹) زاویه قائمه پر لگا ہوا ۔ (۲۰) بے باق کیا ہونا ۔ (۲۱) دقیانوس : پرانی وضع کا ۔

A square deal : دیانت دارانه معامله : منصفانه سلوك : کھرا یا سچا سودا ۔

The square thing : صحیح کام ۔

Above stairs : مکان کے نیچے کی منزل یا بالائی منزل پر ۔

Back-stairs : دیکھو Back-stairs

Below stairs : نیچے کی منزل (یعنی نوکروں کے رہنے کے مکان میں) ۔

Pair, flight of stairs : سیڑھیاں (سلسلہ وار) ۔

Stair dance : (n) ایک قسم کا ناچ جو چھوٹے سے زینے پر اوپر نیچے جا کر کیا جاتا ھے ۔

Stair-foot/ Stairs-foot/ Stair's foot : (n) سیڑھی کا سب سے نیچے کا حصہ ۔

Stair-head / Stairhead : (n) سیڑھی کا سب سے اوپر کا حصہ : سرزینہ۔

Stair-pit : (n) کان کا اتھلا رستہ جس میں سیڑھی لگی یا بنی رہتی ھے ۔

Stair-rod : (n) لکڑی یا دھات کا ڈنڈا جو قدمچوں کے درمیان زینے کے فرش کے کونوں کو دبانے کے لئے ھوتا ھے ۔

Stair-shop/ Stairshop : (n) سیڑھی کا قدمچہ ۔

Stair-step : (a) سیڑھی کے قدمچوں سے مشابہ ۔

Stair-tower : (n) زینہ دار مینار ۔

Stair wire : (n) لکڑی یا دھات کا پتلا ڈنڈا جو قدمچوں کے درمیان زینے کے فرش کے کونوں کو دبانے کے لئے ھوتا ھے ۔

Staircase : (n) (۱) زینہ : سیڑھی ۔ (۲) (عضویات) عصبی محرکہ کو ملنے والی مسلسل جوابی حرکت ۔ (۳) بے قاعدہ سفید دھاری جو اکثر طباعت میں سطروں کے درمیان نظر آتی ھے ۔

Moving staircase : متحرک سیڑھی ۔

Staircase shell : (n) ایک قسم کا گھونگا ۔

Stairstep : (v) سیڑھی کے قدمچوں کی طرح اوپر یا نیچے جانا ۔

Stairway : (n) زینہ ۔

Stairwell : (n) زینہ خانہ : عمارت کا وہ کمرہ جس میں سیڑھیاں ھوتی ہیں ۔

Staith/ Staithe : (n) [ME. 'Stathe' of Scand origin.] تیرتا ھوا چبوترہ یا گھاٹ : خصوصاً لب دریا کوئلے کا ڈھو جہاں کان سے کوئلہ لاکر جہاز پر چڑھانے کے لئے رکھا جاتا ھے ۔

Staith(s)man : (n) وہ شخص جو جہاز پر کوئلہ چڑھانے کی نگرانی کرتا ھے ۔

Stakage : (n) کھونٹا گاڑ کر نہر وغیرہ کی حد بندی کرنا ۔

Stake : (n) [OE. 'Staca'.] (۱) بلی : چوب : کھونٹا (جو زمین میں گاڑا جاتا ھے حد بندی یا کسی شے کے سہارے کے لئے) ۔ (۲) کھمبا جس سے آدمی کو زندہ جلا دینے کے لئے باندھ دیتے ہیں۔ (۳) (مجازاً) زندہ جلا کر مار ڈالنا ۔ (۴) (ٹین ساز کی) ابرن : سندان (جو تختے پر لگی ھوتی ھے) ۔ (۵) اصول وغیرہ کی جوکھوں یا جوکھم ۔ (۶) کھمبا جس سے سور یا سانڈ باندھ کر اُن پر کتے چھوڑے جاتے تھے ۔ (۷) (فوج) وہ بلی جو دونوں طرف نوکدار ھوتی ھے اور دفاعی مقصد کے لئے استعمال ھوتی ھے ۔ (۸) (چمڑا سازی) چوبی ڈنڈا جس کے ایک سرے پر چوڑا فولادی پھل لگا ھوتا ھے ۔ (۹) تھونی جو گاڑی میں لگا دیتے ہیں تاکہ اسباب پھسل کر نہ گرے ۔ (۱۰) (ٹوکری سازی) ٹوکری کی بنیادی کھپچی ۔ (۱۱) (مارمن کلیسا میں) مقامی علاقے کی تقسیم : مارمن اسقف کا علاقہ یا حدود حکومت ۔

Stake : (n) [Origin unkn.] (۱) شرط یا روپیہ خصوصاً وہ جو نتیجے تک دونوں فریق Stakeholder کے پاس جمع کر دیتے ہیں ۔ (۲) (جمع) شرط کا روپیہ : (خصوصاً) گھڑ دوڑ میں لگایا ھوا ۔ (۳) (جمع) ایسی دوڑ ۔

At stake : جوکھوں میں : خطرے میں ۔

Produce stake : (۱) گھڑدوڑ جس میں وہی گھوڑے حصہ لے سکتے ہیں جو ان گھوڑوں کے بچے ھوں جن کے نام اور تفصیلات اندراج کے وقت موجود ھوں ۔ (۲) کتے کے بچوں کی دوڑ خصوصاً ایک سے دو سال کے کتوں کی ریس ، اس کو Puppy stake بھی کہتے ہیں ۔

Subscription stake : وہ گھڑ دوڑ جس میں صرف مقرر سالانہ چندہ دینے والے ایک یا دو دوڑ میں حصہ لے سکتے ہیں ۔

To have a stake in (an event, concern etc.) : نفع یا نقصان کی توقع رکھنا ۔

To have a stake in the country : مالی اعتبار سے ملک کی خوشحالی سے وابستہ ھونا ۔

Stake : (v) (۱) چولوں ، کھونٹوں ، بلیوں سے باندھنا : مضبوط کرنا یا سہارا دینا ۔ (۲) کسی رقبہ کی حد بندی کر دینا : نشان دہی کر دینا ۔ (۳) (آدمی کو) کھمبے سے باندھ کر

جسم میں میخیں ٹھوک کر ہلاک کرنا ؛ کھمبے سے باندھنا۔ (۳) گھوڑے کا جھاڑی یا جنگلا سے لگ کر زخمی ہو جانا یا کر دینا۔

Stake : (v) (۱) روپیہ لگانا (کسی شرط وغیرہ میں)۔ (۲) شرط کا روپیہ جمع کرنا۔ (۳) بازی پر چڑھا دینا۔ (۴) (مجازاً) خطرے میں ڈالنا۔ (۵) مالی مدد کرنا۔

Stake-boat : (n) کشتی جو دوڑ کے وقت راہ بتانے کے لئے ایک جگہ لنگر ڈالے رہتی ھے۔

Stake down : (v) شرط کا روپیہ جمع کرانا۔

Stake-driver : (n) بگلا۔

Stake-head : (n) (رسہ بنانے میں) لکڑی کی میخ جو لڑکو ایک دوسرے سے الگ رکھتی ھے۔

Stake-holder : (n) وہ شخص ثالث جس کے پاس شرط کا روپیہ جمع کیا جاتا ھے۔

Stake-net : (n) مچھلی پکڑنے کا جال بانسوں، چربوں وغیرہ پر لٹکا ہوا۔

Stake out : (n) (کسی مشکوک شخص یا علاقے پر) پولس کی نگرانی۔

Stake out : (v) (۱) کسی خاص مقام پر (پولس کو نگرانی کے لئے) تعینات کرنا۔ (۲) (کسی مشکوک شخص یا مقام کو) پولس کی زیر نگرانی رکھنا۔

Stake presidency : (n) مارمن اسقف کا حلقۂ اقتدار۔

Stake race/ Stakes rave : (n) وہ گھڑ دوڑ جس میں انعام کا روپیہ کُل کا کُل دوڑ کے شرکاء دیتے ہیں۔

Stake rope : (n) جانوروں کو کھونٹے سے باندھنے کی رسی۔

Stakeman : (n) (سروے) وہ شخص جو کھونٹا نصب کرتا ھے۔

Staker : (n) (۱) کارخانۂ دباغت کا وہ ملازم جو چمڑے کو ملائم بناتا ھے۔ (۲) گھڑی کے پرزوں کو آپس میں دستی مشین سے جوڑنے والا۔ (۳) اتنے سائز کا پودا (مثلاً ٹماٹر کا) جسے لگانے کے بعد تھونی کی ضرورت ہو۔

Stakhanovite : (n) [Russ. f. Alexi G. 'Stakhanov, a mine.] (خصوصاً روس کا) وہ مزدور جو اوسط سے زیادہ پیداوار دیتا ھے اور اس لئے اسے زیادہ مخصوص مراعات وغیرہ ملتی ہیں۔

Stakhonovitism : (n) کارکردگی کا ایک نظام جس میں مقابلہ ہوتا ھے اور انعامات دیئے جاتے ہیں۔

Staking : (n) کھونٹا ٹھوکنا ؛ میخ اندازی۔

Stalactic : (a) [Gr. 'Stalaktikos'.] رسوب کلسی سقفی سے متعلق : پانی کے رسنے سے بنا ہوا۔

Stalactiform : (a) رسوب کلسی سقفی سے مشابہ۔

Stalactite : (n) (۱) کاربونیٹ آف لائم کا تہ نشیں مادہ جو عموماً قلموں کی شکل میں غار کی چھت وغیرہ سے لٹکتا رہتا ھے اور پانی کے رسنے سے بنتا ھے ؛ اسوب کلسی سقفی ؛ ستالکیت۔ (۲) سنگ کلس ؛ چونا پتھر۔ (۳) موری (Moorish) تعمیرات کی رسوب کلسی سقفی سے مشابہ ابھار والا ایک آرائش۔

Stalactite : (a) (تعمیرات) رسوب کلسی سے مشابہ ابھار سے آراستہ۔

Stalacititic/ -al : (a) رسوب کلسی سقفی سے مشابہ یا متعلق یا ان سے بھرا ہوا۔

Stalactitiform : (a) دیکھو Stalactiform

Stalag : (n) [G. Short for 'Stammlager'.] بے کمیشن فوجیوں (افسروں کا) کے لئے جرمن قید خانہ۔

Stalagma : (n) [Gt. 'Stalagma'.] (۱) کاربونیٹ آف لائم کا تہ نشیں مادہ جو غاروں وغیرہ کے فرش پر پایا جاتا ھے: رسوب کلسی فرشی : ستالغیت۔ (۲) اس طرح جمع ہونے والا چونا پتھر۔

Stalagmite : (n) [mod. L. 'Stalagmites'.] دیکھو Stalagma

Stalagmite marble : (n) سلیمانی مرمر۔

Stalagmitic/ -al : (a) رسوب کلسی فرشی کی صفت کا یا اس کے مانند یا اس کا بنا ہوا۔

Stalagmitically : (adv.) رسوب کلسی فرشی کی خاصیت کے طور پر۔

Stalagmometer : (n) [Gr. 'Stalagmos' + -meter.] سطحی تنش پیما۔

Stalagmometry : (n) سطحی تنش پیمائی۔

Stale : (n) [OE. 'Stalu'.] (۱) دستہ : کریدنی کا دستہ۔ (۲) تیر کی ڈنڈی : بھالے کا ڈنڈا۔ (۳) سیڑھی کا ڈنڈا۔

**Stale : (n)** [AFr. 'Estale'.] (۱) لگانے والی چڑیا (جس کے ذریعہ دوسرے پرندوں کو پھانستے ہیں ۔ (۲) (قدیم) سادہ لوح؛ بھولا بھالا ؛ مردھو ۔ (۳) (قدیم) نقل محفل ۔

**Stale : (n)** پیشاب (گھوڑے یا دوسرے مویشیوں کا) ۔

**Stale : (a)** [AFr. OFr. 'Estale'.] (۱) باسی ؛ بسا ہوا ؛ اُترا ہوا ۔ (۲) (مجازاً) فرسودہ ؛ پرانا ؛ پائمال ۔ (۳) (کھیل کود میں) تھکا ہوا؛ تھکا ماندہ ؛ خستہ ؛ ناکارہ ۔ (۴)(قانون) فرسودہ ؛ (دعویٰ یا مطالبہ) جسے بہت دنوں تک چھوڑ دیا گیا ہو ۔

**Stale : (v)** [OFr. 'Staler'.] (گھوڑے یا مویشیوں کا) پیشاب کرنا ۔

**Stale : (v)** (۱) (بیئر وغیرہ کو) پرانا کر دینا ؛ بدمزہ کر دینا ۔ (۲) فرسودہ کر دینا ؛ پرانا کر دینا ؛ فرسودہ ہو جانا ؛ پرانا ہو جانا ۔

**Stale : (v)** (۱) دیکھو Stalemate ۔ (۲) مرج کھانا ۔

**Stalely : (adv.)** بے مزہ طور پر ؛ فرسودہ طور پر ۔

**Stalemate : (n)** (۱) (شطرنج) زچ ۔ (۲) (مجازاً) ٹھہراؤ ؛ رکاؤ ؛ مسدودی ۔

**Stalemate : (v)** (شطرنج) زچ دینا ۔

**Staleness : (n)** فرسودگی ؛ فرسودہ پن ؛ باسی پن ۔

**Staling : (n)** فرسودگی ؛ جراثیم پروری میں جراثیم کی نشو و نما کا بتدریج گھٹتے گھٹتے بالآخر رک جانا ۔

**Stalinism : (n)** اسٹالن کی پالیسی (روسی حکومت میں) ۔

**Stalinist : (n)** اسٹالن کی پالیسی کا حامی ۔

**Stalk : (n)** [ME. 'Stalke'.] (۱) (نباتیات) ڈنٹھل ؛ ڈنڈی ؛ ڈالی ۔ (۲) (حیوانیات) ڈنٹھل جیسی ساخت ؛ غصنہ نما جوڑ ؛ ساقچہ ؛ بند ۔ (۳) جام شراب کی ڈنڈی (پیندے کے اوپر) ۔ (۴) (تعمیرات) پودے کی ڈنڈی کی شکل کا آرائشی حاشیہ ۔ (۵) کارخانے وغیرہ کی لمبی چمنی ۔ (۶) کسی لمبی پتلی چیز کا خاص حصہ ۔ (۷) ساق پر ۔

**Stalk : (n)** (۱) چوری چھپے شکار کا تعاقب ۔ (۲) بانکی چال ؛ خود نمائی کی چال ۔

**Stalk : (v)** [Late OE. 'Stealcian'.] (۱) اکڑ کر چلنا ؛ اترا کر چلنا ؛ اینٹھ کر چلنا ۔ (۲) دبے پاؤں شکار کو جا دبوچنا ؛ بے آہٹ چلنا ؛ چپ چاپ پیچھا کرنا ؛ (ٹٹی وغیرہ کی) آڑ میں شکار کھیلنا ۔ (۳) شکار کی کھوج میں جانا ۔

**Stalk-borer : (n)** ایک پتنگے کا پہل روپ جو پودوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

**Stalk disease : (n)** آلو کی ایک بیماری ۔

**Stalk-eyed : (a)** (کیکڑا وغیرہ) غصنہ نما جوڑ سے ملی ہوئی آنکھوں والا ۔

**Stalk-field : (n)** کھیت جس کی فصل کی بالیاں کاٹ لی گئی ہو اور صرف ڈنٹھل رہ گئے ہوں ۔

**Stalk-shaver : (n)** ڈنٹھل کاٹنے کا اوزار ۔

**Stalkable : (a)** جس کا (کسی جگہ) شکار آڑ میں کیا جا سکے ۔

**Stalked : (a)** ڈنڈی دار ؛ ڈنٹھل دار ؛ ساقہ دار ۔

**Stalked puffball : (n)** ایک قسم کا سما روغ ۔

**Stalker : (n)** (۱) اکڑ کر چلنے والا ؛ آڑ میں شکار کرنے والا ۔ (۲)لمبی لمبی ڈگ سے چلنے والا ۔

**Stalkily : (adv.)** ڈنٹھل کے طور پر ؛ نزاکت کے ساتھ ۔

**Stalkiness : (n)** ڈنٹھل کی طرح ہونا ؛ نزاکت ۔

**Stalking-horse : (n)** (۱) گھوڑا یا مصنوعی گھوڑا جس کی آڑ میں شکاری چھپ کر شکار کھیلتا ہے ؛ ٹٹی کی آڑ ۔ (۲)بہانہ؛ حیلہ ۔ (۳) وہ امیدوار جسے کسی حصہ کے مدار میں یا کسی دوسرے امیدوار کے لئے مخالفت میں پھوٹ ڈالنے کے لئے کھڑا کرتے ہیں ۔

**Stalkingly : (adv.)** دبی چال سے ۔

**Stalkless : (n)** بے تنا ؛ بے ڈنڈی (کے پتے) ۔

**Stalklet : (n)** چھوٹا ڈنٹھل یا ڈنڈی ۔

**Stalklike : (a)** ڈنٹھل یا ڈنڈی سے مشابہ ۔

**Stalky : (a)** (۱) ڈنٹھل دار ۔ (۲) ڈنٹھل یا ڈنڈی سے مشابہ ۔ (۳) لمبی ڈنٹھل والا (جس میں پتے بہت کم یا بالکل نہ ہوں) ۔ (۴)ڈنٹھلوں سے بھرا ۔

**Stall : (n)** [OE. 'Steall'.] (۱) (اصطبل میں) ایک جانور کی جگہ ؛

تهان : گاؤخانه ؛ طویله ـ (۲) میلے یا ہاٹ میں عارضی دکان یا سائبان : کسی عمارت میں مال کی فروخت کا کمرہ ؛ سودا بیچنے کی میز ؛ تخت ؛ چوکی ـ (۳) سماع خانے کی نشست (جو پشت اور اطراف سے بند ہوتی ہے اور اکثر اس پر شامیانه ہوتا ہے) خاص کر وہ جو گرجا کے پادریوں کے لئے مخصوص ہوتی ہے ـ (۴) (تهیٹر میں) سامنے کی نشستیں ـ (۵) کوئلے کی کان میں کام کا حجرہ ـ (٦) مختلف قسم کے غلاف یا ظروف کے ساتھ آتا ہے ـ (۷) (فلزیات) نیچی دیواروں والا خانه جس میں کچی دھات کو گرم کرتے ہیں ـ (۸) (جمع) سامنے کی نشستوں پر بیٹھنے والا ـ

In stead and stall : ہر جگہ ؛ لگاتار ـ

Pillar (or post) and stall : (کان کنی) کوئله نکالنے کا ایك طریقه جس میں کوئلے کے ستون کھدائی کے پہلے مرحلے میں چھوڑ دیئے جاتے ہیں ـ

Stall : (n) [AFr. 'Estal'.] جیب کترے کا ساتھی جو جیب کترتے وقت آدمی کا دھیان بٹائے رکھتا ہے ـ

Stall : (n) پرواز کی رفتار کھو دینا ـ

Stall : (v) [OFr. 'Estaler'.] (۱) کسی خاص جگہ پر رکھنا ؛ بٹھانا ـ (۲) مویشی کو اصطبل میں رکھنا ؛ تهان پر باندھنا (خاص کر) تیار کرنے کی غرض سے ـ (۳) طویلے میں جانوروں کی تهان بنانا ـ (۴) (مویشیوں کا) اصطبل میں باندھا جانا ـ (۵) روك دینا ؛ رك جانا ؛ کیچڑ یا برف میں دھنس جانا (گھوڑا یا گاڑی) ـ (٦) (زیادہ بوجھ یا ایندھن کی کمی کی وجہ سے) (انجن کا) رك جانا ؛ آگے نه بڑھنا ؛ غیر ارادی طور پر گاڑی کو روك دینا ـ (۷) (ہوائی جہاز وغیرہ کا) اڑان کی رفتار کھو دینا ؛ روك دینا یا رك جانا ـ (۸) حد سے زیادہ کھلا دینا ـ (۹) طائفه رقص یا قوال منڈلی کو سامنے کی نشستوں پر بٹھانا ـ

Stall : (v) (۱) (جیب کترے یا اس کے کام کو) لوگوں کی نظروں سے چھپانا ـ (۲) گھیر لینا اور دھکا دینا (جس کی جیب کاٹنی مقصود ہو) ـ (۳) ٹال مٹول کر کے بچنا ؛ شریك مقابله کو جیتنے دینا ـ (۴) چالبازی کے ذریعه (کسی شخص سے) چھٹکارا پانا ـ (۵) (چالبازی کے ذریعه) کسی کام کو اس وقت تك ہونے نه دینا جب تك که مدد یا تبدیلی نه آ جائے ـ

To stall off : حیله ؛ بہانه کر کے چھٹکارا پانا ـ

Stall-edition : (n) (کتاب کا) سستا ایڈیشن ـ

Stall-fed : (a) تهان پر باندھ کر موٹا کیا ہوا ـ

Stall-feed : (v) (۱) (مویشی کو) موٹا کرنے کے لئے تهان پر باندھ رکھنا ـ (۲) (مویشی کا) تهان پر کھا کر موٹا ہونا ـ

Stall gate : (n) (کوئلے کی کان میں) کام کے حجرے سے کان کی خاص سڑك تك راسته ـ

Stall-holder : (n) (۱) کلیسائی نشست پر بیٹھنے والا (سماع خانے کی جو پادریوں کے لئے مخصوص ہوتی ہے) ـ (۲) عارضی دکان یاسائبان کا مالك ـ

Stall-literature : (n) کتابوں کی دکان کی سستی یا گھٹیا کتابیں ـ

Stall-man : (n) (۱) کتاب کی دکان کا مالك ـ (۲) کوئلے کی کان کے حجرے میں کام کرنے والا ؛ نیز اس میں کام کرنے والوں کی جماعت ـ

Stall-plate : (n) تانبے کا پتر جس پر نائیٹ آف گارٹر کا نشان کنده ہوتا ہے ـ

Stall-reader : (n) کتاب کی دکان پر کتابیں پڑھنے والا ـ

Stall-warning indicator : (n) ہوائی جہاز کا وہ آله جو ہوا باز کو یه بتاتا ہے که کثرت بوجھ یا ایندھن کی کمی کی وجه سے انجن بند ہونے والا ہے ـ

Stallage : (n) (۱) عارضی سائبان یا دکان لگانے کی جگہ ـ (۲) اس کا استحقاق ـ (۳) اس کا کرایه ـ

Stallboard : (n) تختۂ اشتہار جو کھڑکی کی چوکھٹ کے آگے ہوتا ہے ـ

Stalled : (a) (۱) (مویشی) اصطبل میں بندھا ہوا ؛ تهان میں رکھ کر تیار کیا ہوا ـ (۲) طویلے میں بٹا ہوا ـ (۳) (کیچڑ یا برف میں) دھنسی ہوئی (گاڑی) ـ (۴) سیر ؛ شکم سیر ـ (۵) ذاتی تسئم میں مبتلا (زیادہ کھا لینے کی وجہ سے) ـ

Staller : (n) [Late OE. 'Stallere'.] شاہ انگلستان ایڈورڈ سوم کا ایك اعلیٰ افسر ـ

Stalling : (n) (۱) اصطبل کی گنجائش ـ (۲) (ہوا بازی) زیادہ بوجھ یا ایندھن کی کمی کی وجہ سے انجن کا بند ہو جانا ـ

Stallion : (n) [Late OE. 'Staloun'.] اسپ نر ؛ سانڈ گھوڑا خصوصاً افزائش نسل کے لئے ـ

Stallriser : (n) دکان کے سامنے کا وہ حصه جو سجی کھڑکی کے نیچے ہوتا ہے ـ

Stalwart : (a) [ME. alter of 'Stalworth'.] (۱) قوی الجثہ : تنو مند: ہٹا کٹا : مضبوط ۔ (۲) دلیر : جیوٹ : پکا : ثابت قدم ۔

Stalwort : (n) (۱) مضبوط اور بہادر آدمی ۔ (۲) (سیاسیات) کسی جماعت کا زبردست رکن ۔

Stalwartly : (adv.) دلیری سے : استقلال سے ۔

Stalwartness : (n) شہ زوری : قوت : مضبوطی ۔

Stalworth : (a) [OE. 'Staelwier'.] دیکھو Stalwart

Stamen : (n) [L.] (نباتیات) نر : زر بر یا حامل زر : زر ریشہ ۔

Stamended : (a) زر دار : زر ریشہ دار ۔

Stamin/ Stamini- : جزو ترکیبی بمعنی "زربر" "زر ریشہ" ۔

Stamina : (n) [L.] سکت : جان : قوت برداشت : توانائی ۔

Staminal : (a) (۱) متعلق بہ زربر یا نر : زر ریشوی ۔ (۲) متعلق بہ توانائی : توانائی بخش ۔

Staminate : (a) [L. 'Stamin'.] زر ریشہ دار : زر دار : زربردار : جس میں زر بر ہوں لیکن بقچۂ گل نہ ہوں ۔

Stamineous : (a) متعلق بہ نر : زر بر : نرینہ ۔

Staminiferous/ Stameniferous : (a) زر دار : زر بردار (پھول) : زر ریشہ دار ۔

Staminode : (n) (۱) بے ثمر زر ریشہ : بے ثمر زر ریشہ سے مشابہ کوئی چیز ۔ (۲) بے گل پودے کا زر ریشہ دان ۔

Staminodium : (n) [mod. L.] دیکھو Staminode

Staminody : (n) (نباتیات) دوسرے گُلی اعضا کا زر ریشہ میں قلب ماہیئت : زر ریشیت ۔

Stammnel : (n) [Prob. f. Stamin + el.] ایک سرخ رنگ کا موٹا اونی کپڑا : اس کپڑے کا بنا ہوا زیر جامہ جسے راہب ، سنیاسی وغیرہ پہنتے ہیں ۔

Stammnel colour : (n) سرخ رنگ جس میں کپڑا رنگا جاتا تھا : سرخ رنگ ۔

Staminer : (n) تتلاہٹ : ہکلا پن : ہکلاہٹ : لکنت ۔

Stammer : (v) [Late OE. 'Stamerian'.] (۱) رک رک کر بولنا : ہکلانا : تتلانا ۔ (۲) رک رک کر یا ہکلا کر منہ سے بات نکالنا ۔ (۳) (گھوڑے کا) لڑکھڑا کر چلنا ۔

Stammerer : (n) ہکلا ۔

Stammering : (n) (۱) ہکلانا : تتلانا : ہکلاہٹ : تتلاہٹ : لکنت ۔ (۲) لڑکھڑانا ۔

Stammeringly . (adv.) ہکلے پن سے : لکنت کے ساتھ ۔

Stamnos : (n) [Gr. 'Stemon'.] قدیم یونان کا شراب رکھنے کا ظرف ۔

Stamp : (n) (۱) زمین پر پاؤں کو زور سے مارنا ۔ (۲) مہر لگانے یا نقش چھاپنے کا آلہ : مہر : ٹھپا ۔ (۳) جلد پر نقش ابھارنے کا جلد ساز کا آلہ ۔ (۴) دھات کی چادروں سے مصنوعات بنانے کی مشین ۔ (۵) موگری (دھات کوٹنے کی مشین کی) : کچدھات کوب ۔ (۶) نشان یا نقش (جو مہر وغیرہ سے لگایا جائے) ۔ (۷) سرکاری مہر (بغرض تصدیق) ۔ (۸) (مجازاً) نشان : خصوصیت : مہر ۔ (۹)قسم : صنف : وضع : رنگ ڈھنگ ۔ (۱۰) رسیدی ٹکٹ یا اسٹامپ ۔ (۱۱) مہر یاچھاپ : چٹ (کسی سے یا مال پر جو اس کی خوبی کا ثبوت ہوتا ھے) ۔ (۱۲)(عام) (جمع) روپیہ : زر : نوٹ ۔ (۱۳) (فلزیات) بھٹی کے گولے سے بننے والی نا ہموار سلاخوں کے ٹکڑے (لوھے کی چادر بنانے کے لئے) ۔ (۱۴) جوئے میں استعمال ہونے والا تاش جس کی حیثیت پر بنانے والے کا نشان ہوتا ھے ۔ (۱۵)طباعت کا ٹائپ : مطبع ۔

To put to stamp : چھاپنا ۔

Stamp : (v) [OE. 'Stampian'.] (۱) نقش ابھارنا : ٹھپا لگانا : مہر لگانا ۔ (۲) ٹکٹ یا اسٹامپ لگانا ۔ (۳) کوٹنا : برادہ کرنا (کچی دھات کو) ۔ (۴) زمین پر زور سے پاؤں مارنا (غیظ و غضب کی علامت) : پاؤں سے کچل کر ختم کر دینا یا بجھانا ۔ (۵) متصف کرنا : خصوصیت سے ہونا : ممتاز یا نمایاں کرنا : ظاہر کرنا ۔ (۶) ذہن نشیں کرنا : دل میں بٹھانا : دل پر نقش کرنا ۔ (۷) بھاری قدموں سے چلنا : رپ رپ کرتے ہوئے چلنا ۔ (۸)سرکاری مہر لگانا۔

To stamp one's foot : زمین پر زور سے پاؤں مارنا ۔

To stamp out : (۱) (آگ کو) پاؤں سے روند کر بجھانا ۔ (۲) (مجازاً) مٹا دینا : کچل ڈالنا : قلع قمع کرنا : استیصال کرنا ۔

Stamp and go : (n) (بحری) رسا وغیرہ لے کر مستول کے گرد کٹہرے کو یا ٹیبل کے گرد ڈھانچے کو مضبوط کرنے کا حکم ۔

Stamp battery : (n) کوب مورچہ ۔

Stamp-book : (n) ٹکٹ رکھنے کی کتاب ۔

Stamp-collecting : (n) ٹکٹ فراہمی : ڈاک جمع کرنے والا ۔

Stamp-collector : (n) ٹکٹ جمع کرنے والا ۔

Stamp-cutter : (n) ٹھپے بنانے والا : ٹھپے پر نقش کندہ کرنے والا ۔

Stamp-distributor : (n) سرکاری ٹکٹ جاری کرنے والا یا بیچنے والا افسر ۔

Stamp-duty : (n) محصول جو بعض قانونی دستاویزات پر لگایا جاتا ہے : محصول اسٹامپ : رسوم سرکاری ۔

Stamp-edging :(n) ڈاک کے ٹکٹوں کے تختے کا گوند لگا حاشیہ ۔

Stamp gold : (n) (سونے کا) کچدھات جو کوٹنے کے لئے ہو ۔

Stamp-hammer : (n) کوٹنے والی مشین کا مگرا ۔

Stamp-head : (n) کوب مشین کی موگری کا سر۔

Stamp-iron : (n) داغنے کا لوہا جس پر پورا مارکہ بنا رہتا ہے۔

Stamp-mill : (n) (۱) کچی دھات کوٹنے کی مشین ۔ (۲) اسی قسم کی تیل نکالنے کی مشین ۔

Stamp office : (n) ٹکٹ خانہ : سرکاری دفتر جہاں سے ٹکٹ جاری کیا جاتا ہے : جہاں محصول اسٹامپ وصول کیا جاتا ہے۔

Stamp paper : (n) وہ کاغذ جس پر سرکاری ٹکٹ چھپا ہوا ہو ۔

Stamp-rock : (n) برادہ کئے جانے کے لائق کچدھات ۔

Stamp-seal : (n) قدیم حجری مہر جس پر جانوروں کی تصویریں بنی ہوئی ہوتی تھیں ۔

Stamp tax : (n) رسوم سرکاری : ایک رسوم اسٹامپ کے تحت لیا جانے والا محصول ۔

Stamped : (a) ٹکٹ لگا ہوا ۔

Stamped paper : (n) ڈاکخانے کے کاغذات : ٹکٹ : ریوینیو یا رسیدی ٹکٹ وغیرہ ۔

Stampede : (n) [Sp. 'Estampida'.] (۱) اچانک بڑبڑی یا بھاگڑ (گھوڑوں اور مویشیوں کی) ۔ (۲) بڑبڑی : بھگدڑ (لوگوں میں) :افرا تفری ۔ (۳) (امریکی سیاست) لوگوں کا دفعتاً بلہ یا نرغہ (کسی امیدوار کے لئے جس کے جیتنے کی توقع ہے) ۔ (۴)ایک طویل جشن یا اجتماع جس میں نمائش ، مقابلہ وغیرہ ہوتا ہے ۔

Stampede : (n) (۱) بھاگڑ میں ڈال دینا : بھاگڑ مچانا یا مچنا : افراتفری ہونا یا مچانا ۔ (۲) (امریکی سیاست) (کسی امیدوار کے لئے) اکثریت کو ووٹ دینے پر آمادہ کرنا ۔ (۳) ایک مقصد کے ساتھ کئی آدمیوں کا تیزی سے آگے بڑھنا ۔

Stamper : (n) (۱) نقش کرنے والا: مہر لگانے والا ۔ (۲) پتھر کوٹنے کی مشین ۔

Stampic : (a) ٹکٹ یا ٹکٹ جمع کرنے سے متعلق ۔

Stamping : (n) (۱) مہر اندازی : ٹکٹ لگانا ۔ (۲) کوٹنا : برادہ کرنا : برادہ : برادہ کی ہوئی چیز ۔ (۳) کوٹ کر بنائی ہوئی چیز ۔

Stamping die : (n) نقش ابھارنے کا ٹھپا ۔

Stamping ground : (n) مرجع : آمد و رفت کی جگہ (خصوصاً جانوروں کی) ۔

Stamping machine : (n) مہر انداز : کل جس سے کاغذات بنانے کے لئے چیتھڑے وغیرہ کو کوٹ کر کٹی بناتی ہے ۔

Stamping-mill : (n) کوب مشین : کچی دھات کوٹنے کی کل ۔

Stampless : (a) بے ٹکٹ ۔

Stampmote : (n) جہاز پر مال لادنے کے لئے چنگی خانہ کے افسر کا اجازت نامہ ۔

Stance : (n) [Fr.] (۱) کھڑے ہونے کی جگہ یا وضع ۔ (۲) (گولف) کھلاڑی کی وضع جو گیند مارنے کے وقت ہوتی ہے۔ (۳)محل ، مقام جہاں تعمیر ہونے والی ہو ۔

Stanch/ Stench : (n) بہتے ہوئے خون کو روکنے کے لئے استعمال ہونے والی چیز۔

Stanch/ Staunch : (n) [OFr. 'Estanche'.] (دریا کا) بند ۔

Stanch / Staunch : (v) [OFr. 'Estanchier'.] (۱) پانی کی روانی کو روک دینا ۔ (۲) خون کی روانی بند کرنا یا روک دینا : خون سے خون کے بہنے کو بند کرنا ۔ (۳) مرض کو بڑھنے سے روک دینا : (درد میں) افاقہ پیدا کرنا : درد

سے نجات دلانا۔ (۳)پن روک بنانا : موسم روک بنانا۔

**Stanchel : (n)** [OFr. 'Estanchele'.] (۱) کھمبا : ستون : تھم : تھونی۔ (۲) آڑ جو طویلے کے دروازے کے آگے جانوروں کو روکنے کے لئے سیدھی لکڑی یا دو لکڑیوں سے لگا دی جاتی ھے : اگل : ایک قسم کا چوکٹھا جو گائے کی گردن میں لگا دیا جاتا ھے جس سے اس کی حرکت محدود ھو جاتی ھے۔

**Stancher : (n)** (پانی ، خون وغیرہ کو) روانی روکنے والا۔

**Stanchion : (n)** [AFr. 'Stanchon'.] دیکھو Stanchel

**Stanchion : (v)** تھونی لگانا : اگل لگانا : آڑ لگانا۔

**Stanchion-gun : (n)** وہ بندوق جو کشتی میں لگی رہتی ھے اور جس سے بطوں کا شکار کرتے ہیں۔

**Stanchless : (a)** جسے روکا نہ جا سکے : جس کی روانی روکی نہ جا سکے۔

**Stand : (n)** (۱) سکون : ٹھہراؤ : قیام۔ (۲) مقام : محل : جگہ۔ (۳) بنا : حصر : تکیہ : ٹیکن : ایستادہ۔ (۴) میز : چوکی : گھڑونچی : پلینڈا۔ (۵) عارضی دکان یا سائبان۔ (۶)(گاڑیوں کا) اڈا : اڑگڑا۔ (۷) چبوترہ۔ (۸) کھڑی کھیتی۔ (۹) جمے رہنا : ڈٹے رہنا۔ (۱۰) بوہا کر کتے کا ڈٹے رہنا۔ (۱۱) کھڑے رہنے کی وضع۔ (۱۲) وہ جگہ جہاں کھڑا ھو کر شکاری شکار کر سکتا ھے۔ (۱۳) قطعۂ زمین : دکان یا تجارت کرنے کی جگہ۔ (۱۴) کسی چیز کا مکمل سیٹ : (فوج) اسلحہ : علم وغیرہ کا سیٹ۔ (۱۵)(شکار) پرندوں کا غول یا جھنڈ۔ (۱۶) گواہ کا کٹہرا (عدالت میں)۔ (۱۷) چھوٹی میز۔ (۱۸) پودوں کی نمو۔ (۱۹)کھڑے رہنے کی وضع۔

At a stand : رکا ہوا : پریشانی کے عالم میں۔

Band stand : باجے کا چبوترہ۔

Grand stand : گھڑدوڑ میں تماشا دیکھنے کی مرکزی جگہ۔

To be at a stand : رُکا ہوا ہونا : ٹھہرا ہوا ہونا۔

To bring to a stand / To put to a stand : روک دینا۔

To come to a stand : رک جانا : ٹھہر جانا۔

Witness stand : گواہ کا کٹہرا (عدالت میں)۔

**Stand : (n)** [(M) LG. Flem. 'Stande'.] (۱) کھلا ہوا ٹب۔ (۲)(کوئلہ ، قیر وغیرہ کا) ایک وزن۔

**Stand : (v)** [OE. 'Standan'.] (۱) کھڑا ہونا : ایستادہ ہونا : اٹھ کھڑا ہونا : قائم کرنا : انتظار کرنا۔ (۲) (کھڑے ہونے کی حالت میں) بلند ہونا : اونچا ہونا : کسی خاص بلندی کا ہونا۔ (۳) واقع ہونا : موجود ہونا۔ (۴) ایک جگہ پر قائم رہنا : ہلے جلے بغیر کھڑا ہونا : (حکماً) چلتے چلتے ٹھہر جانا۔ (۵) اڑے رہنا : قائم رہنا : بند جگہ پر رہنا : مضبوطی سے کھڑے رہنا۔ (۶) برقرار رہنا : قائم رہنا : جوں کا توں رہنا۔ (۷) کسی خاص حالت یا درجے کو پہنچنا : کسی خاص حالت میں ہونا : مبتلا ہونا۔ (۸)کسی حالت میں رہنا یا حرکت کرنا۔ (۹) (بحری) کوئی معین راہ اختیار کرنا۔ (۱۰) (کتے کا) شکار کی نشان دہی کرنا : (کتے کو شکار پر) چھوڑنا۔ (۱۱)کسی خاص وضع پر کھڑا کر دینا یا رکھ دینا۔ (۱۲) صبر سے برداشت کرنا : جھیلنا : تاب لانا : روا رکھنا۔ (۱۳) مقدمہ بھگتنا : کسی الزام میں عدالت کے زیر تحقیق رہنا : امتحان یا آزمائش وغیرہ جھیلنا : امتحان میں پورا اترنا : قسمت آزمائی کرنا (انتخاب وغیرہ میں)۔ (۱۴)خرچ برداشت کرنا : اپنی گرہ سے دینا (دعوت کا خرچ) : اپنے خرچ سے تواضع کرنا۔ (۱۵) (بحری) (لنگر وغیرہ کو) پکڑنا یا پکڑنے کے لئے تیار رہنا۔ (۱۶)(گھوڑے کا) اصطبل میں بند کیا جانا۔ (۱۷)(کرکٹ) امپائر کا کام انجام دینا۔ (۱۸)(دشمن کے سامنے) دفاعی یا جارحانہ رویہ اختیار کرنا۔ (۱۹)امیدوار ہونا : امیدوار کی حیثیت سے پیش ہونا۔ (۲۰) (تاش) بٹے ہوئے ہاتھ سے کھیلنے کے لئے تیار ہونا۔ (۲۱) (مجازاً) (شرط ، سٹا بازی وغیرہ میں) جیتنے یا ہارنے کی حالت تیقن میں ہونا۔ (۲۲) (پودے کا) سیدھا بڑھنا۔ (۲۳)(بال کا)کھڑا اور سخت نکلنا۔ (۲۴)فہرست وغیرہ میں شامل ہونا۔ (۲۵) (پانی) خاص سطح رکھنا : (تھرما میٹر یا بار پیما میں) (پارے کا) ایک خاص بلندی پر ہونا۔ (۲۶) (رنگ کا) پختہ ہونا : مدھم یا دھبے دار نہ ہونا۔ (۲۷) (سیال کا) رک جانا : ٹھہر جانا۔ (۲۸) (آنسوؤں کا) آنکھوں میں آ جانا (نیچے نہ گرنا)۔ (۲۹) (گھڑی ، گاڑی ، مل کی مشینری کا) بند ہو جانا : چلتے چلتے رک جانا۔ (۳۰) (کان کے مزدور وغیرہ کا) کام بند کر دینا : کام نہ کرنا۔ (۳۱) (طباعت) (ٹائپوں کا) کھڑا رہنا : اِدھر اُدھر نہ کرنا۔ (۳۲) (ہوا کا) خاص سمت سے بہنا۔ (۳۳) (جہاز کا) رخ کسی خاص سمت پھیرنا۔ (۳۴) جائز رہنا : بجا رہنا۔ (۳۵) قیمت ہونا : دام ہونا۔ (۳۶) سامنا کرنا : آمنے سامنے ہونا : مقابلہ کرنا۔ (۳۷) (گھڑ دوڑ) شرط لگانا (کامیابی پر)۔ (۳۸)(کتے کا) کان کھڑا کرنا یا جسم اکڑانا : (شکار کی) نشان دہی کرنا۔ (۳۹) گنجائش رکھنا (کھڑے ہونے کی)۔ (۴۰)(سانڈ گھوڑا) فراہم کرنا (افزائش نسل کے لئے)۔ (۴۱) اتفاق کرنا : یک رنگ ہونا : ہم آہنگ ہونا۔

اور اس پر جسم کا زور دے کر کھڑا ہونا۔

To stand at gaze : تکتے رہنا : گھورتے رہنا۔

To stand by one's guns : اپنی بات پر جمے رہنا : اپنی رائے یا نقطۂ نظر سے نہ ہٹنا۔

To stand condemned : ملزم قرار دیا جانا۔

To stand committed : پابند ہونا : اقرار کئے ہوئے ہونا۔

To stand fair : (کچھ کرنے کا یا کسی چیز کے لئے) اچھا موقع ہونا۔

To stand firm, fast : ثابت قدم رہنا : ڈٹے رہنا۔

To stand for a constituency , or for parliament : کسی حلقۂ انتخاب کا یا پارلیمنٹ کا امیدوار ہونا۔

To stand godfather : (کسی کی) ذمہ داری لینا۔

To stand good : معقول ہونا : صحیح ہونا۔

To stand high : ممتاز ہونا : نمایاں ہونا۔

To stand in (another person's) shoes : دیکھو Shoe

To stand in a person's or one's own light : دیکھو Light

To stand in awe : حیرت یا رعب میں ہونا۔

To stand in force : نافذ ہونا۔

To stand in hand : کار آمد یا مفید ہونا۔

To stand in need : ضرورت مند ہونا : حاجت مند ہونا۔

To stand in the breach : دیکھو Breach (ذیلی)

To stand in the way (of a person or thing) : کسی کی راہ میں حائل ہونا : سدراہ ہونا۔

To stand mute : (قیدی کا) کچھ بولنے سے یا مقدمے کی پیروی کرنے یا کرانے سے انکار کر دینا۔

To stand on end : رونگٹے کھڑے ہو جانا (خوف یا تعجب کی وجہ سے)۔

(۳۲)کام انجام دینا۔ (۳۳) (پوکر میں) کسی ہاتھ کو کھیلنا اور کھیلنے کا ارادہ ظاہر کرنا جس طرح بانٹا گیا ہے (بغیر دوسرا کارڈ لئے)۔

All standing : (بحری) (بغیر تیاری کی مہلت دینے کے) دفعتاً جا لینا اور گھیر لینا : دفعتاً بادبانوں کو نیچا کر دینا۔

As it stands : (کوئی چیز) تمام لوازمات کے ساتھ۔

How do you stand : آپ کی مالی حالت کیسی ہے ؟

I stand corrected : میں غلطی تسلیم کرتا ہوں : میں اصلاح تسلیم کرتا ہوں۔

I stand reproved : میں سرزنش کا سزاوار ہوں۔

Not to have a leg to stand on : معقول دلائل نہیں رکھنا : دعوے کا ثبوت نہیں رکھنا۔

Paid off all standing : (بحری) کیل کانٹا درست کئے بغیر جانے دینا (کشتی کو)۔

To be brought up all standing : (بغیر تیاری کی مہلت دیئے) روکنا یا جانچ کرنا۔

To be standing : (ٹائپوں کا) کھڑا رہنا : ادھر ادھر نہ ہونا۔

To let all stand : (جہاز کو کیل کانٹے سے لیس) چھوڑنا۔

To stand a chance : امید ہونا : توقع ہونا۔

To stand a jar : بے میل ہونا : بے ربط ہونا۔

To stand (a person) in (a price etc.) : خرچ پڑنا : لاگت آنا : خرچ عائد کرنا یا ڈالنا۔

To stand a or one's watch : نگہبانی کرنا : نگاہ رکھنا : حفاظت کرنا۔

To stand at attention : (فوج) سیدھے کھڑے ہو جانا : اٹینشن ہو جانا۔

To stand at bay : (جانور کا) پلٹ کر مقابلہ کرنا (شکاری کتوں سے یا شکاری سے)۔

To stand at ease : (فوج) داہنے پیر کو ذرا پیچھے ہٹا کر

پر ہونا۔

To stand upon one's trial : عدالتی مقدمے کے لئے حاضر ہونا یا پیش کرنا۔

To stand upright : سیدھے کھڑے ہونا : ڈٹے رہنا۔

To stand watch : نگہبانی کرنا : محافظت کرنا۔

To stand well or high : کسی کی نظر میں پسندیدہ یا ممتاز ہونا۔

Stand about : (v) (۱) (کئی شخصوں کا) ادھر ادھر کھڑے رہنا (بے قاعدہ طور پر یا گروپ میں)۔ (۲) (کسی ایک آدمی کا) کسی مقام کے گرد مارے مارے پھرنا۔

Stand against : (v) (۱) (کسی مخالف کے سامنے) ڈٹے رہنا۔ (۲) مزاحمت کرنا : مخالفت کرنا۔

Stand aloof : (v) پرے رہنا : الگ رہنا : دور رہنا۔

Stand apart : (v) دور یا الگ کھڑے رہنا۔

Stand at : (v) ہچکچانا : ہچکچاہٹ محسوس کرنا۔

Stand away : (v) (۱) کچھ دور چلے جانا : کچھ دور ہٹ جانا۔ (۲) (بحری) جہاز کو (دشمن ، ساحل وغیرہ سے) دور لے جانا۔

Stand before : (v) (۱) (کسی کے سامنے) آنا یا لایا جانا۔ (۲) مقابلہ کرنا : سامنا کرنا : ڈٹے رہنا۔

Stand by : (v) (۱) قریب رہنا : آس پاس رہنا : ساتھ نہ چھوڑنا۔ (۲) (بحری) کام کے لئے تیار کرنا (بندوق ، رسا وغیرہ): تیار رہنا (مگر وغیرہ کو پکڑنے کے لئے)۔ (۳)مدد کرنا: حفاظت کرنا : بچانا : ساتھ دینا : معاونت کرنا ، فرمانبردار ہونا : وفا داری کرنا۔ (۳) قائم رہنا : ثابت قدم رہنا (وعدہ وغیرہ پر)۔ (۵) (کوئی کام) کرنے کے لئے تیار رہنا۔

Stand by : (v) (۱) قریب کھڑے رہنا : حاضر رہنا۔ (۲) تماشائی بنے کھڑے رہنا : پاس سے کھڑے دیکھتے رہنا۔ (۳) الگ تھلگ رہنا : جماعت سے الگ ہو کر کھڑے رہنا۔

Stand-by : (n) (۱) (بحری) ہنگامی ضرورت کے لئے موجود رہنے والا۔ (۲) ہنگامی ضرورت کے لئے تیار رہنے کا حکم دینے کے لئے اشارہ۔ (۳) وقت پر کام آنے والا : بھروسے کے قابل شخص یا شے۔ (۴) (مجازاً) موید : حامی : طرفدار :

To stand one's ground : ڈٹے رہنا : مقابلے پر اڑے رہنا : کسی بات پر جمے رہنا : ثابت قدم رہنا۔

To stand on one's trial : کسی پر مقدمہ کیا جانا۔

To stand on one's head : سر کے بل کھڑا ہونا : اس طرح خوشی کا اظہار کرنا۔

To stand on one's own bottom : اپنے بل بوتے پر کھڑا رہنا : اپنے پیروں پر کھڑا رہنا۔

To stand on one's own feet, or legs : صحت جسمانی رکھنا : اپنے پاؤں پر کھڑے ہونا : اپنے بھروسے زندگی بسر کرنا۔

To stand on or upon one's defensive or offensive : اپنا دفاع کرنا یا حملہ آور ہونا۔

To stand or upon one's guard : اپنی حفاظت کرنا۔

To stand (on) tiptoe : پنجوں کے بل کھڑے ہونا۔

To stand or fall : کامیابی یا ناکامیابی کا کسی دوسرے پر منحصر ہونا۔

To stand sentinel/ -sentry : پہرا دینا : محافظت کرنا۔

To stand shot : خرچ برداشت کرنا : بل ادا کرنا۔

To stand sponsor : ضامن ہونا : کفیل ہونا۔

To stand surety, security : ضمانت دینا : ضامن ہونا : ضمانت لینا۔

To stand the gaff : مصیبتوں اور آزمائشوں کو برداشت کرنا : ہمت نہ ہارنا۔

To stand the patter : To stand one's trial دیکھو

To stand the racket : (۱) بہت زیادہ زیر بار ہونا : بھاری خرچ برداشت کرنا۔ (۲) نتیجہ بھگتنا۔

To stand treat : (گروپ یا جماعت میں) دوسروں کے کھانے پینے اور تفریح کا خرچ برداشت کرنا۔

To stand umpire : (کرکٹ) امپائر کا کام انجام دینا۔

To stand upon a (specified) footing : کسی خاص رتبے

سہارا ۔ (۵) بدل : شے محفوظ ۔

**Stand by : (a)** (۱) ہنگامی : ہنگامی ضرورت میں کام آنے والا ۔ (۲) ہنگامی حالت میں کام آنے سے متعلق ۔

**Stand camera : (n)** (فوٹوگرافی) کیمرا جسے تپائی پر رکھ کر تصویر کشی کرتے ہیں ۔

**Stand cock : (n)** (۱) کھڑا یا سیدھا نل ۔ (۲) اونچی ٹنکی (پانی کے یکساں دباؤ کے لئے) ۔ (۳) دیکھو Stand-pipe ۔

**Stand down : (v)** (۱) شہادت کے کٹہرے یا کسی جگہ سے ہٹ جانا ۔ (۲) (کھیل کود میں) (کسی کھیل ، مقابلے یا دوڑ سے) ہٹ جانا : نکل جانا : چلے جانا (کسی ٹیم یا عملے وغیرہ کو) چھوڑ دینا : الگ ہو جانا ۔ (۳) (بحری) ہوا یا مدو جزر کے رخ پر چلنا ۔ (۳) فرض کی مدت ختم کر لینا ۔

**Stand-down : (n)** فرصت کا وقت : بیکاری کا وقت : کام سے الگ رہنے کی مدت ۔

**Stand-easy : (n)** (۱) (فوج) داہنے پیر کو ذرا پیچھے ہٹا کر اس پر جسم کا زور دے کر کھڑے رہنے کا حکم : اس طرح کھڑے رہنے کی مہلت ۔ (۲) (مجازاً) آرام کا وقفہ : مہلت : فرصت ۔

**Stand fire : (n)** آتش بیاباں جو درختوں کے تنے کو جلا دیتی ہے ۔

**Stand for : (v)** (۱) تائید کرنا : حمایت کرنا : (کسی جگہ) طرفداری کرنا ۔ (۲) ملزم قرار دیا جانا : بھروسا کیا جانا : سمجھا جانا ۔ (۳) بدل کا کام دینا ۔ (۴) برداشت کرنا : سہنا ۔ (۵) قائم مقام ہونا : نمائندہ ہونا : کسی دوسری جگہ کام دینا ۔ (۶) (بحری) جہاز چلانا ۔ (۷) علامت ہونا : مراد ہونا : دلالت کرنا ۔ (۸) نمونہ ہونا ۔ (۹) (عہدے کا) امیدوار ہونا ۔

To stand for nothing : نکما ہونا : بے مصرف ہونا : بے فائدہ ثابت ہونا ۔

To stand for something : کچھ قدر یا اہمیت رکھنا ۔

**Stand in : (v)** (۱) ملبوس ہونا ۔ (۲) منحصر ہونا : انحصار کرنا ۔

**Stand in : (v)** (۱) شریک ہونا : شریک بننا (سٹے وغیرہ میں) شریک ہونا ۔ (۲) اتحاد رکھنا : دوستانہ تعلقات رکھنا ۔ (۳) (بحری) ساحل کی طرف رخ کرنا ۔ (۴) قائم مقام بننا ۔

**Stand in : (v)** خرچ پڑنا : لاگت آنا : خرچ عائد کرنا یا ڈالنا ۔

To stand in with : (کسی کے ساتھ) خفیہ اور عموماً منفعت بخش اتحاد رکھنا : شریک ہونا : متفق ہونا : ساتھ دینا ۔

**Stand in : (n)** (۱) منظور نظر ہونا ۔ (۲) کسی ایکٹر سے مشابہت رکھنے والا شخص جسے ایکٹر کے آنے سے پہلے اس کی جگہ رکھا جاتا ہے : قائم مقام ۔

**Stand of colours : (n)** کسی فوجی اکائی کے جھنڈے یا ان میں سے کوئی ایک جھنڈا ۔

**Stand off : (v)** (۱) ہٹ جانا : الگ ہو جانا : دور ہو جانا ۔ (۲) الگ رہنا : دور دور رہنا : بے مروتی برتنا ۔ (۳) (کسی چیز کا) باہر نکل آنا : آگے کو نکلنا ۔ (۴) (تصویر کا) ابھرواں نظر آنا ۔ (۵) (بحری) ساحل سے دور چلا جانا ۔ (۶) دور رکھنا : دفاع کرنا : ہٹا دینا ۔ (۷) برخاست کر دینا : سبکدوش کرنا ۔

**Stand-off : (a)** (۱) بیگانہ وار : کم آمیز : دیر آشنا ۔ (۲) (رگبی فٹ بال میں) وہ ہاف بیک جو گیند کو کھلاڑیوں کے ہجوم میں ڈالنے والے ہاف بیک سے دور رہتا ہے ۔ (۳) دور رکھنے والا (سطح سے) (مثلاً بجلی کا تار وغیرہ) ۔

**Stand-off : (n)** (۱) دور رہنا ۔ (۲) فرصت (کام سے) ۔ (۳) بے اثر کر دینا : جوابی توڑ : کاٹ ۔ (۴) اسکور میں یا مقابلہ میں برابر ہونا ۔ (۵) دور رکھنے والا حاجز ۔

**Stand off and on : (v)** جہاز کا ساحل کے کنارے اس طرح چلنا کہ وہ ساحل کی طرف مڑتا بھی رہے اور ہٹتا بھی رہے : آگے پیچھے ہوتے ہوئے چلنا (تاکہ خاص مقام نظر میں آئے) ۔

**Stand-offish : (a)** بیگانہ وار : دیر آشنا : کم آمیز : روکھا : خشک مزاج ۔

**Stand-offishly : (adv.)** بیگانہ وار : خشک مزاجی کے ساتھ ۔

**Stand-offishness : (n)** بیگانگی ۔

**Stand on : (v)** (۱) مبنی کرنا (دلائل وغیرہ) ۔ (۲) بنیاد رکھنا : مبنی ہونا ۔ (۳) حد سے زیادہ محتاط ہونا ۔ (۴) عزت یا احترام کا دعویٰ کرنا ۔

**Stand on : (v)** (بحری) ایک ہی راستے پر لگا رہنا : ایک ہی طرف کو چلے جانا ۔

**Stand out : (v)** (۱) ہٹ کر الگ کھڑا ہونا (جماعت یا پناہ سے) ۔ (۲) شرکت نہ کرنا : شریک ہونے سے انکار کر دینا (کھیل ، رقص وغیرہ میں) ۔ (۳) لگے رہنا : جمے رہنا : اڑے رہنا (مقابلہ یا برداشت میں) ۔ (۴) تکرار کرنا : حجت کرنا : مول تول کرنا ۔ (۵) (بحری) ساحل سے دور جانا ۔ (۶) باہر نکلنا : آگے کو نکلنا : الگ نظر آنا : نمایاں ہونا ۔ (۷) (مجازاً) واضح ہونا : صریح ہونا ۔ (۸) اول سے آخر تک کھڑے رہنا ۔ (۹) (بحری) (معینہ وقت تک) پہرا دینا ۔ (۱۰) آخر تک برداشت کرنا : سہہ لینا : جمے رہنا : ثابت قدم رہنا ۔ (۱۱) اصرار کرنا ۔

To stand out for : طرفداری کا اظہار یا اعلان کرنا ۔

To stand out to sea : ساحل سے دور جانا۔

Stand over : (v) نزدیک کھڑے ہو کر نگاہ رکھنا یا نگرانی کرنا (جو نیچی سطح پر بیٹھا یا لیٹا ہوا ہے)۔

Stand over : (v) (۱) (بحری) ایک ساحل کو چھوڑ کر دوسرے کی طرف بڑھنا۔ (۲) ملتوی ہونا ؛ آئندہ غور کرنے یا چکانے کے لئے چھوڑ دینا۔

Stand -pipe : (n) (۱) کھڑا یا سیدھا نل۔ (۲) اونچی ٹنکی (پانی کے یکساں دباؤ کے لئے)۔ (۳) پانی کا کھڑا نل جو اونچی عمارتوں میں آگ بجھانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ (۴) سانس موکھا (Manhope) کا چوکھٹا۔

Stand(-) still : (n) (۱) ٹھہراؤ : رکاؤ : مسدودی۔ (۲) (تھک کر) آگے نہ بڑھنے کی حالت۔ (۳) جمود : رک جانا۔ (۴) دیکھو Stillstand.

To be at a stand-still : رکا ہوا ہونا : مسدود ہونا۔

To bring to a stand-still : روک دینا : مسدود کر دینا۔

To come to a stand-still : رک جانا : ٹھہر جانا۔

To ride (a horse) to a stand-still : (گھوڑے کو) دوڑا کر تھکا دینا۔

To row (a competitor) to a stand-still : (کشتی دوڑ میں) حریف کو تھکا دینا۔

Stand to : (v) (۱) قائم رہنا (وعدے پر) : جمے رہنا : جگہ سے نہ ہلنا۔ (۲) حمایت کرنا : طرفداری کرنا۔ (۳) کام میں لگ جانا : جٹ جانا۔ (۴) منسوب ہونا : متعلق ہونا۔ (۵) (فوج) حملہ کرنے کے لئے تیار ہو جانا۔

It stands to reason or sense : یہ معقول ہے کہ : یہ ظاہر ہے : یہ یقینی ہے۔

To stand to it : اصرار کرنا : اپنے بیان یا دعوے پر ڈٹے رہنا۔

To stand to one's arms/ To stand to : (فوج) اسلحہ لے کر تیار کھڑا رہنا۔

To stand to one's gun/ -colours : اپنی جگہ پر ڈٹے رہنا (حملہ تک)۔

Stand-still : (a) (۱) ٹھہرا ہوا۔ (۲) غیر ترقی پذیر۔

Stand under : (v) (۱) موضوع ہونا : ہدف ہونا : ضرر پذیر ہونا۔ (۲) بوجھ یا وزن یا اثر برداشت کرنا۔ (۳) (بحری) مخصوص تعداد میں بادبان لگا کر چلنا۔

To stand under arms : (فوج) کاروائی کے لئے تیار ہونا۔

Stand up : (v) (۱) سیدھا کھڑا ہونا : پاؤں پر کھڑا ہونا : کھڑا ہونا۔ (۲) رقص میں حصہ لینا ؛(ہم رقص کے ساتھ) رقص کرنا۔ (۳) کھڑا ہو جانا : سیدھا ہو جانا : کھڑا کیا جانا۔ (۴)(بال یا خار کا) سیدھا اور کھڑا اُگنا۔ (۵) (حریف یا مخالف سے) مقابلے پر ڈٹ جانا۔ (۶) (جانوروں کا) قائم رہنا : جمے رہنا (دوڑ ، مقابلہ وغیرہ میں)۔ (۷)حسب وعدہ پہنچنے یا حاضر ہونے میں ناکام ہونا۔ (۸) ثابت رہنا : سالم رہنا (دباؤ ، حملہ وغیرہ میں)۔

To stand up for : ساتھ دینا : تائید کرنا : حمایت کرنا (کسی شخص یا تحریک وغیرہ کی)۔

To stand up in : حقیقتاً ملبوس ہونا۔

To stand up to : دلیری سے مقابلہ کرنا۔

To stand up with : (۱) شہ بالا بننا۔ (۲) ناچ میں شریک ہونا : جوڑ دار کے ساتھ ناچنا۔

Stand up : (a) (۱) کھڑا : اونچا (کالر وغیرہ)۔ (۲) کھڑے کھڑے کیا ہوا (کام وغیرہ) کھڑے کھڑے کھایا ہوا (کھانا)۔ (۳)(لڑائی) سچی : سیدھی : بے لاگ (جس میں کوئی داؤ پیچ وغیرہ نہ ہو)۔ (۴) حسب وعدہ پہنچنے یا حاضر ہونے میں ناکام ہونے والا۔

Stand-up : (n) (۱) (دباؤ یا حملہ وغیرہ میں) ثابت یا سالم رہنے کی صفت۔ (۲) کوئی سیدھی یا کھڑی چیز۔ (۳) حسب وعدہ پہنچنے یا حاضر ہونے والا شخص۔

Stand upon : (v) (۱) (غیر مادی چیز کا) مبنی ہونا : بنیاد ہونا۔ (۲) محتاط ہونا۔ (۳) فخر کرنا : (صفت ، رتبہ ، حقوق، عزت وغیرہ) پر اصرار کرنا : منوانا۔

To stand upon one's guard : اپنا بچاؤ کرنا۔

To stand upon terms : (۱) کسی مخصوص حالت یا مقام پر ہونا۔ (۲) (کسی) شرط پر اصرار کرنا۔

To stand upon the defensive : اپنا بچاؤ کرنا۔

To stand upon thorns : (۱) کانٹوں پر لوٹنا : بے چین یا مضطرب ہونا۔ (۲) ہر وقت ڈرتے رہنا (جرم وغیرہ کے کھل جانے کے ڈر سے)۔

**Stand with : (v)** راضی ہونا : موافق ہونا : یکساں ہونا۔

**Standage : (n)** (۱) کھڑے رہنے کی جگہ یا انتظام۔ (۲) (کان کنی) زمین دوز پانی کا خزانہ۔

**Standard : (n) [ME.]** (۱) جھنڈا (خصوصاً سوار فوج کا) : علم : کوئی خاص قسم کا بحری یا بری فوج کا جھنڈا۔ (۲) معیار : معیاری پیمانہ ، ناپ یا وزن کا ، حکومت کی طرف سے مقرر کیا ہوا (جس سے وزن اور ناپ کے پیمانے پرکھے جاتے ہیں)۔ (۳) عیار : معیار : وہ مسلمۂ اصول جس سے اعمال افعال وغیرہ جانچے جاتے ہیں۔ (۴) معیاری خوبی یا کمال۔ (۵) سیدھی ٹیک یا ٹیکن : تھونی یا ستون۔ (۶) پانی یا گیس کا سیدھا نل۔ (۷) درخت یا جھاڑ جو بے سہارے کھڑا ہو۔ (۸) جھاڑی جو سیدھے تنے پر پیوند کی جائے اور خاصا درخت بنا دیا جائے۔ (۹) دیکھو Standard-bearer۔ (۱۰) (نباتیات) قائد : علم گل : لوا۔ (۱۱) (طیوریات) بعض پرند کے بازو کے دو لمبے پروں میں سے ایک۔ (۱۲) (انگلستان کے ابتدائی مدرسوں میں) لیاقت کی دو تسلیم شدہ ڈگریوں میں سے کوئی ایک جس کے مطابق اسکول کے بچوں کی درجہ بندی کی جاتی ہے یا کی گئی ہو۔ (۱۳) لکڑی کی معین مقدار (جو مختلف ملکوں میں مختلف ہوتی ہے)۔ (۱۴) خام تانبے کی بازار میں فی ٹن قیمت۔ (۱۵) (رنگ سازی) معیاری محلول۔ (۱۶) لمبی موم بتی۔ (۱۷) (بحری) الٹی زاویہ نما لکڑی یا شہتیر۔ (۱۸) شاخ یا درخت (جو درخت کاٹنے کے بعد ٹھنٹھ میں بچ جاتا ہے)۔ (۱۹) وہ شخص جو کسی عہدے پر بہت دنوں سے ہو : پرانا باشندہ ، نوکر یا افسر۔ (۲۰) وہ موسیقی یا نغمہ جو معیاری تماشوں کے ذخیروں کا جزو بن گیا ہو۔

Double standard : سونے اور چاندی دونوں کا تناسب (یعنی سونے اور چاندی اور مخلوط دھات کا تناسب)۔

Gold standard : سونے کا تناسب ادنیٰ دھات سے : طلا معیار۔

Monetary standard : سونے اور چاندی کے سکے میں دھات اور ملاوٹ کا تناسب۔

To join the standard of : (کسی کی فوج میں) شامل ہونا۔

To raise one's standard : ہتھیار اٹھانا۔

Under the standard of : (.....) کی فوج میں۔

**Standard : (a)** (۱) نمونہ (کمال) : قابل تقلید : مسلم۔ (۲) معیاری : معیار کے مطابق۔ (۳) (مصنف) مستند۔ (۴) (مقولہ) جسے ہمیشہ دہرایا جائے۔ (۵) (ٹائپ رائٹر) وزنی : بھاری : جسے میز پر رکھ کر ٹائپ کیا جائے۔ (۶) (خط رمز) حروف تہجی کی ترتیب کے مطابق۔ (۷) معمولی : عام طور سے پائی جانے والی (چیز)۔ (۸) سیدھا۔ (۹) (درخت) قدرتی طور پر بڑھا ہوا۔

**Standard : (v)** (سونے چاندی وغیرہ کا) تناسب نکالنا : معیار معلوم کرنا۔

**Standard atmosphere : (n)** معیاری دباؤ۔

**Standard-bearer : (n)** (۱) علم بردار (سپاہی)۔ (۲) (مجازاً) کسی تحریک میں پیش پیش : قائد : سالار۔

**Standard-bred : (a)** (گھوڑا) (کسی خاص معیار کے مطابق) پیدا کیا ہوا : معیار النسل۔

**Standard candle : (n)** (۱) معیاری شمع : معیاری بتی۔ (۲) معیاری شمع کی روشنی۔

**Standard cell : (n)** (برقیات) معیاری خانہ۔

**Standard coin : (n)** وہ سکہ جس کی اصلی قدر ، قدر عرفی کے برابر ہو۔

**Standard deviation : (n)** معیاری انحراف۔

**Standard error : (n)** معیاری انحراف : معیاری چوک : معیاری غلطی : معیاری خطا۔

**Standard guage/ -gage : (n)** (۱) جسامت ناپنے کا ایک آلہ۔ (۲) چار فٹ آٹھ انچ کی چوڑی پٹری (ریل کی)۔

**Standard gold : (n)** معیاری سونا جس سے سکہ بنایا جاتا ہے۔

**Standard-high : (a)** معیاری جھاڑ کی اونچائی کا۔

**Standard lamp : (n)** لیمپ جس کا پایہ کافی اونچا ہوتا ہے اور فرش پر رکھا جاتا ہے۔

**Standard money : (n)** مستند زر۔

**Standard of comfort : (n)** معیار زندگی : زندگی کے آرام و آسائش کا معیار۔

**Standard of living/ -life : (n)** معیار زندگی۔

**Standard of literacy : (n)** معیار خواندگی۔

**Standard of perfection / -excellence : (n)** معیار تکمیل : معیار کمال۔

Standard of value : (n) معیار قدر ۔

Standard rate : (n) معیاری شرح : معیاری نرخ ۔

Standard solution : (n) (کیمیا) معیاری محلول ۔

Standard star : (n) معیاری ستارہ : وہ ستارہ جس کو بنیاد مان کر اونچائی ، وقت اور دوسرے اجرام فلکی کا مقام معلوم کیا جاتا ھے ۔

Standard test : (n) معیاری جانچ : وہ امتحان یا جانچ جس کا معیار بہت سے لوگوں کی آزمائش کے بعد اوسطاً منوایا گیا ہو ۔

Standard time : (n) معیاری وقت ۔

Standard unit : (n) معیاری انحراف کی پیمائش کرنے کی اکائی ۔

Standard-wing : (n) نیو گینی کا طاؤس ۔

Standard-wing : (a) (پرند) جس کے بازو میں دو لمبے پر ہوتے ہیں ۔

Standard-winged : (a) (پرند) جس کے بازو میں دو لمبے پر ہوں ۔

Standardization : (n) معیاری بندی : معیار کے موافق کرنا ۔

Standardize : (v) (۱) معیار کے موافق بنانا : (کیمیا) مقابلے کی غرض سے بذریعۂ تجزیہ (کسی محلول وغیرہ کی) قیمت مخصوص دریافت کرنا ۔ (۲) معیار کے مطابق جانچ کرنا۔

Standardizer : (n) معیار کے موافق بنانے والا ۔

Standaway : (a) (جسم سے) الگ نظر آنے والا ۔

Standee : (n) (قطار میں یا کسی کھڑے ہونے کی جگہ پر) کھڑا رہنے والا۔

Standel : (n) [an alteration of Staddle.] بروا یا چھوٹا درخت جسے عمارتی لکڑی کے لئے چھوڑ دیا گیا ہو ۔

Stander : (n) (۱) کھڑا رہنے والا ۔ (۲) سہارا ۔

Stander-by : (n) تماشائی ۔

Standergrass : (n) ثعلب مصری کی ایک جنس ۔

Standfast : (n) مستحکم حالت : استحکام : مستقل حالت : استقلال ۔

Standholder : (n) میلے یا نمائش میں اپنی چیزیں رکھنے والا ۔

Standhouse : (n) گھڑ دوڑ کے میدان کا بڑا چبوترہ ۔

Standing : (n) (۱) ایستادہ : مستقیم ۔ (۲) پایہ دار ۔ (۳) (فرنیچر) چوپایہ یا بیٹھک پر ہو ۔ (۴) (گنیا وغیرہ) جو زاویہ قائمہ سے بڑا زاویہ بنائے ۔ (۵) مستقل : قائمہ : قائم ۔ (۶)جامد : ساکت : سست ۔ (۷) ٹھہرا ہوا : مسدود ۔ (۸)(مشین ، اوزار وغیرہ) جو کام میں نہ ہو ۔ (۹)قائم حالت میں استعمال ہونے والا ۔ (۱۰) اقامتی : مقیم ۔ (۱۱) ساکن (جب کہ دوسرا حصہ متحرک ہو) ۔ (۱۲) معینہ : مسلمہ ۔

Standing army : (n) مستقل فوج (جس کے سپاہیوں کو باضابطہ تنخواہیں ملتی ہیں ۔

Standing barrage : (n) توپوں کی قطار جو کسی مخصوص علاقے پر ایک خط میں گولہ باری کے لئے کھڑی کی گئی ہو ۔

Standing bevel : (n) گنیا جس کا زاویہ منفرجہ ہو ۔

Standing block/ -pulley : (v) چرخی کا قائمہ چوکٹھا ۔

Standing charges : (n) (تجارت) مستقل مصارف ۔

Standing committee : (n) قائمہ کمیٹی : مستقل کمیٹی ۔

Standing crop : (n) (۱) کھڑی فصل : کھڑی کھیتی ۔ (۲) کسی مقررہ وقت پر کسی مخصوص حالت میں کل جاندار چیزوں یا ایک قسم کی جاندار چیز کی مجموعی تعداد یا مقدار ۔

Standing cup : (n) لمبا جام (جس میں ساق اور ڈھکن دونوں ہوتے ہیں) ۔

Standing dish : (n) کھانے کا لازمی جز ۔

Standing finish : (n) مکان کے وہ لوازمات یا ساز و سامان جو مستقل اور دوامی ہوتے ہیں ۔

Standing height : (n) قد : قامت : اونچائی ۔

Standing-ladder : (n) پٹڑی دار سیڑھی ۔

Standing order : (n) (پارلیمنٹ) مستقل حکم خصوصاً پارلیمنٹ کے ضابطۂ کاروائی کے متعلق : حکم جاریہ : (فوج) مستقل حکم ۔

Standing order : (n) (۱) خرید کی فرمائش یا آرڈر جو پوری ہونے تک قائم رہتی ھے ۔ (۲) سلسلہ وار اشاعت کی خرید کی

فرمائش ۔

Standing part : (n) (رسے وغیرہ کا) وہ سرا جو بندھا ہوا ہوتا ھے (بر خلاف اس کے جسے پکڑ کر کھینچتے ہیں) ۔

Standing place : (n) کھڑا رکھنے یا کھڑے ہونے کی جگہ ۔

Standing rigging : (n) مستول کے سہارے کی رسیاں ۔

Standing room : (n) کھڑے رہنے کی جگہ یا گنجائش ۔

Standing rope : (n) مستول کو سہارنے کے رسے ۔

Standing rule : (n) (فوٹوگرافی) کوئی عام قاعدہ یا حکم جس کا اتباع لازمی ہوتا ھے ۔

Standing stone : (n) لاٹھ : یک سنگی ستون : سنگ یادگار ۔

Standing water : (n) کھڑا یا بند پانی ۔

Standing wave : (n) مقیم موج ۔

Standish : (n) (قدیم) دوات : قلمدان ۔

Standout : (n) نمایاں شے یا شخص ۔

Standout : (a) ممتاز : نمایاں ۔

Standover : (n) فصل کٹنے کے بعد دوسرے سال پھر اگنے والا (جیسے گنا ، کپاس وغیرہ) ۔

Standpat : (n) (سیاسی معاملوں میں) حد سے زیادہ قدامت پسند شخص : تبدیلی کی مخالفت کرنے والا شخص ۔

Standpat : (a) حد سے زیادہ قدامت پسند۔

Standpatter : (n) دیکھو Standpat

Standpattism / Standpatism : (n) قدامت پسندی : تبدیلی کی مخالفت: کوئی مثبت قدم اٹھانے میں پس و پیش یا تامل ۔

Standpoint : (n) نقطۂ نظر : خیال ۔

Stang : (n) [ON. 'Stong'.] بلی : کھمبا : ڈنڈا ۔

To make (a person) ride the stang : (عمومی ناپسندیدگی کے اظہار کے طریقے کے طور پر) کسی شخص کو کھمبے پر بٹھا کر گھمانا ۔

Stang : (n) ڈنک : شدید کیفیت یا کرب : سخت اذیت ۔

Stang : (v) [ON. 'Stanga'.] ڈنک مارنا : جلن ہونا : شدید درد ہونا ۔

Stang : (v) بلیے یا کھمبے پر لے جانا ۔

Stang-ball : (n) Bar-shot کی ایک قسم ۔

Stanhope : (n) [Proper name.] (۱) ایک چھوٹی سی دو پہیا یا چو پہیا گاڑی جسے پہلے پہل Fitzroy Stanhope (۱۷۸۷ سے ۱۸۶۴ء) نے بنائی تھی ۔

Stanhope horse : (n) گھوڑا جو Stanhope گاڑی میں جوتا جاتا ھے ۔

Stanhope lens : (n) عدسۂ اسٹن ہوپ ۔

Stanhope press : (n) لوھے کا دستی چھاپہ (موجد لارڈ اسٹین ہوپ) ۔

Staniel/ Stannel : (n) [OE. 'Stan(e) gella'.] (۱) ایک قسم کا چھوٹا باز : شکرا ۔ (۲) حقارتاً آدمی کے لئے بھی استعمال ہوتا ھے ۔

Stanitza/ Stanitsa : (n) [Russ. 'Stanitsa'.] کاسک یا قزاق (ایک تاتاری قبیلے کا نام) کا گاؤں یا شہر ۔

Stank : (n) [OFr. 'Estanc'.] (۱) تالاب : جوہڑ : گڑھا : گڈھا : خندق : کھائی ۔ (۲) بند : باڑ : پانی کے بند کا دروازہ ۔

Stank : (v) بند بنانا : پشتہ بنانا ۔

Stank : (v) دیکھو Stink

Stank-hen : (n) جنگلی مرغی : بن مرغی : مرغابی ۔

Stank-meadow : (n) مرغزار جس میں گڑھا ہو ۔

Stankie : (n) مرغابی ۔

Stann-/ Stanni- / Stanno- : جزو ترکیبی بمعنی "ٹین کا" "ٹین سے متعلق" ۔

Stannary : (n) [med. L. 'Stannaria'.] (۱) (انگلستان) ٹین کی کانوں والا علاقہ ۔ (۲) ٹین کی کان : ٹین کے ظروف : بازار کا وہ حصہ جہاں ٹین کے ظروف بیچے جاتے ہیں ۔

Stannary courts : (n) ٹین کے کانوں والے علاقوں کی عدالت واقع کارنوال و ڈیون ۔

Stannate : (n) ترشۂ ٹین کا نمک ۔

Stannator : (n) ٹین کے کانوں والے علاقے کا پارلیمانی رکن ۔

Stanners : (n) سنگریزے جو پانی میں یا پانی کے قریب پائے جاتے ہیں ۔

Stannic : (a) [f. 'Stannum' + ic.] (کیمیا) ٹین کا : ٹینی : سیٹنک ۔

Stanniferous : (a) ٹین آمیز : ٹین پیدا کرنے والا ۔

Stannite : (n) (۱) (کیمیا) ٹین آمیز ترشے کا نمک ۔ (۲) (کان کنی) ٹین ، تانبا ، لوہا اور جستہ کا سلفائیڈ ۔

Stanno- : دیکھو -Stann

Stannoso- : جزو ترکیبی بمعنی "ٹینی" "ٹین دار" ۔

Stannotype : (n) ایک قسم کی فوٹو میکانکی کندہ کاری ۔

Stannous : (a) (کیمیا) متعلق بہ ٹین : ٹین آمیز : ٹینی ۔

Stannum : (n) ٹین : قلعی ۔

Stante matrimonio : (adv.) [L.] طلاق سے پہلے ۔

Stannza : (n) [It.] (۱) بند : جس میں چار یا اس سے زیادہ مصرعے ہوں ۔ (۲) (اطالیہ میں) کمرہ : حجرہ : (جمع) پاپائے روما کی محل سر کے کچھ کمرے ۔ (۳) (عام) ایک جگہ کھیل تماشا یا تفریحی دلبستگیوں کی مدت ۔

Stanzaed : (a) بندوں پر مشتمل : بندوں میں مرتب ۔

Stanzaic/ -al : (a) متعلق بہ بند : بندوں والا : بندوں میں مرتب ۔

Stanzaically : (adv.) بندوں میں مرتب کر کے ۔

Stap : (n) (۱) موقوفی : وقفہ: رکاوٹ: روک: ٹھہراؤ ۔ (۲) دیکھو Stop ۔

Stap : (n) (۱) (چلنے، دوڑنے یا ناچنے میں) ایک قدم ۔ (۲) دیکھو Step ۔

Stap : (n) پیپے یا ٹب کی گول پٹی ۔

Stapedial : (a) [mod. L. 'Stapedius'.] (تشریح) رکابی : (کان کی) رکابی ہڈی سے متعلق ۔

Stapedius : (n) (تشریح) عضلۂ رکیب ۔

Stapelia : (n) [mod. L. f. name Jan Bode von Stapel, a Dutch botanist.] (نباتیات) جنوبی افریقہ کا ایک مداریہ پودا جس کا پھول بہت بد بو دار ہوتا ہے ۔

Stapes : (n) [med. L.] (تشریح) رکیب : عظم الرکابی : رکابی ہڈی (کان کی) ۔

Staphyline : (a) [Late Gr. 'Staphylinos'.] دیکھو Botryoidal

Staphylinid : (n) [mod. L. 'Staphyinidae'.] بھونرے کی ایک قسم ۔

Staphylococcus : (n) [Gr. 'Staphyle' + 'kokkos'.] (جرث) مکروب عنبی : عنبی بنقہ ۔

Staphyloma : (n) [Gr. 'Staphyloma'.] (مرضیات) باباقوری : زرالعین : عِنَبہ : (آنکھ کے) قرنیہ کا باہر نکل آنا ۔

Staphylomatous : (a) زرالعین سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

Staphyloplasty : (n) لہات پیوندی : حلق پیوندی ۔

Staphylotomy : (n) (۱) لہات شگافی : حلق کے کونے کو کاٹ کر نکال دینا ۔ (۲) زرالعین کو عمل جراحی کے ذریعے نکال دینا ۔

Staphylorrhapy : (n) دیکھو Staphyloplasty

Staple : (n) [OE. 'Stapol'.] (۱) کنڈا : قلابہ : اس قسم کی کوئی دوسری ترکیب ۔ (۲) سور کے منہ کا چھلا یا کپڑا (جو اس لئے چڑھا دیا جاتا ہے کہ وہ زمین نہ کھود سکے) ۔ (۳) مڑا ہوا تار (کاغذ وغیرہ کی سلائی کے لئے) ۔ (۴) گوشہ دار چھڑ یا پتر جو جہاز کے عرشے یا دیوار وغیرہ کو پن روک یا تیل روک بنانے کے لئے لگاتے ہیں ۔

Staple : (n) [OFr. 'Estaple'.] (۱) (تاریخ) شہر یا جگہ جہاں (شاہی حکم کے ذریعہ مقرر کردہ) تاجروں کی ایک جماعت رہتی تھی اور بر آمد کے لئے بعض اشیا کو خریدنے کے انہیں خصوصی اختیار ہوتا تھا ۔ (۲) (تجاریات) منڈی ۔ (۳) کسی علاقے کی خاص پیداوار : خاص دساوری جنس ۔ (۴) خاص پیداوار ۔ (۵) (مجازاً) جزو اعظم ۔ (۶) کوئی مال جس کی مانگ یکساں رہتی ہے : کوئی چیز جو کثرت سے استعمال کی جاتی ہے ۔

Mayor of the staple : ایک افسر جس کی تقرری خصوصی طور پر بادشاہ کیا کرتا تھا ۔

Staple : (n) (۱) اون کا ریشہ یا تار : اون کا گچھا : خام اون ۔ (۲) ریشہ یا تار جس سے دھاگا یا کپڑا بنتا ہے : کپاس کا ریشہ ۔ (۳) (ارضیات) نباتی پھپھوندی کی تہ جو چٹانوں پر چھائی رہتی ہے : ایسی پھپھوندی کی مخصوص قسم ۔

Staple/ Stapple : (n) [Origin unkn.] (۱) کان یا سرنگ کا چھوٹا رستہ جو دو سطحوں کو ملاتا ہے ۔ (۲) کان کا چھوٹا

نشان یا حوالے کے لئے لفظوں پر بنا دیا جاتا ھے ۔ (۱۷)وہ شخص جس کے بلے میں ستارہ بنا ہو ۔ (۱۸)(بلیرڈ) زائد بازی خریدنا ۔ (۱۹) اجرام فلکی (چاند ، سورج وغیرہ) ۔ (۲۰) (مردہ) روحوں کی غیر واضح منزل ۔ (۲۱) ناقابل حصول مقصود ۔ (۲۲)وہ مجرم جو پہلی بار جیل گیا ہو ۔ (۲۳) قسمت ، رتبہ ، مزاج وغیرہ جو ستارہ کے ذریعے متعین ہوتا ھے ۔ (۲۴)ایک قسم کی دوڑ کی کشتی ۔

**Binary star :** نجوم ثنویہ : ثنائی ستارے : جس میں دونوں ایک دوسرے کے گرد گردش کرتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں ۔

**Double star :** جفت ستارے : دو ستاروں کا مجموعہ جو خالی آنکھ سے ایک نظر آئے ۔

**Diurnal star :** سورج : آفتاب ۔

**Evening star :** شام کا ستارہ ۔

**Fixed star :** ثابتہ : ثوابت ۔

**Ill-starred :** منحوس : نحس : بد اختر : بد بخت : بد قسمت ۔

**Morning star :** صبح کا ستارہ ۔

**My stars :** تعجب کے اظہار کا کلمۂ فجائیہ ۔

**One's star/ -stars :** (کسی کا) ستارہ جو پیدائش کے وقت کسی شخص کی قسمت ، مزاج وغیرہ پر اثر انداز ہوتا تھا۔

**Stars in one's eyes :** مسرت یا خوش امیدی کا احساس ۔

**To see stars :** (زور دار ضرب وغیرہ سے) سر جھنجھنانا ۔

**Star : (n)** [ON. 'Sto(rr)'.] متعدد قسم کی بحری گھاس اور سیج کا مقامی نام ۔

**Star : (v)** (۱) ستارے جڑنا یا لگانا ۔ (۲) ستارے کا نشان لگانا (نام پر کسی فہرست وغیرہ میں) ۔ (۳) اسٹیج پر اعلیٰ کیریکٹر کی حیثیت سے آنا ۔ (۴) (کھیل میں) زائد بازی خریدنا ۔ (۵) ضوفگن نشان ڈالنا : کرن نما بال ڈالنا (شیشے میں) یا پڑنا ۔ (۶) (ارضیات) (طبقات کو) دراڑ یا رگ کے ذریعہ جو ایک ہی مرکز سے شروع ہوں مختلف بنانا ۔ (۷) تصفیہ کے دوران سرمہ میں ستارے بنانا یا بننا ۔

**Star : (a)** (۱) ستارے سے متعلق : ستاروں سے بنا ہوا ۔ (۲) ستارے کی شکل میں ترتیب دیا ہوا (☆) ۔ (۳) تمغہ لگائے ہوئے (بطور امتیازی نشان) ۔ (۴) اچھا اور ممتاز ایکٹر یا کھیل سے متعلق ۔ (۵) افضل : ممتاز : برتر ۔

گڈھا ۔

**Staple : (a)** خاص : اہم ۔

**Recognizance staple :** اقرار نامہ جو اسٹیپل کے میئر (Mayor of the staple) کے سامنے لیا جاتا ھے ۔

**Staple : (v)** تار دوزی کی مشین سے سینا ۔

**Staple : (v)** بر آمد کے لئے مال پانا (Staple پر) : ان کا وزن کرنا ۔

**Staple : (v)** الگ الگ کرنا : درجہ بدرجہ ترتیب دینا (اون وغیرہ کو بلحاظ قسم) ۔

**Staple-house : (n)** گودام جس میں بر آمدی سامان (جن پر بر آمدی محصول لگنا ہوتا ھے) رکھا جاتا ھے ۔

**Staple-ring : (n)** سور کے منہ کا چھلا یا کپڑا (جس کی وجہ سے وہ زمین نہیں کھود سکتا ھے) ۔

**Staple-threaded : (a)** چننده ریشوں والے دھاگے کا بنا ہوا ۔

**Stapled : (a)** ریشہ دار (کوئی خاص قسم کا) ۔

**Stapler : (n)** (جلد سازی) تار کی سلائی کرنے کی کل : مشین تار دوزی ۔

**Stapler : (n)** شاہی اختیارات کے ذریعہ مقرر کئے ہوئے شہر کا تاجر ۔

**Stapling-machine : (n)** دیکھو Stapler

**Stapling hammer : (n)** کنڈا وغیرہ ٹھوکنے کا اوزار یا ہتھوڑا ۔

**Stapple : (n)** (اسکاتستان) خاص پیداوار ۔

**Star : (n)** [OE. 'Steorra'.] (۱) ستارہ : تارہ : سیارہ : نجم ۔ (۲) ثابتہ ۔ (۳)ستارہ جیسی کوئی شے مثلاً تمغہ وغیرہ۔ (۴) (کتاب وغیرہ میں) حاشیہ کی علامت : ستارہ : کوکب ۔ (۵) ستارہ (گھوڑے کی پیشانی پر سفید داغ)۔ (۶)(تاش کا کھیل) زائد بازی جو کھلاڑی اپنی بازیوں سے ختم ہونے پر خریدتا ھے ۔ (۷) (تھیٹر) سب سے بہتر اور ممتاز ایکٹر ۔ (۸) کوئی نام آور اور ممتاز شخص ۔ (۹) ستارہ (نجومیوں کا) جس کا اثر انسان کے حالات پر تسلیم کیا جاتا ھے ۔ (۱۰) رہنما ستارہ : قطب ستارہ : وہ ستارہ جس کی مدد سے رات کو کشتی چلائی جاتی ھے ۔ (۱۱) (آتش بازی) آسمان تارہ ۔ (۱۲)ستارہ نما قلمی شکل جو سرمہ کو صاف کرنے میں نظر آتی ھے ۔ (۱۳)(حیوانیات) نباتی حیوان یا اس کا خلیہ ۔ (۱۴)(غیر اہل کتاب کے عقیدے کے مطابق) نامور شخصیت کی روحیں جو ستارہ بن جاتی ہیں ۔ (۱۵)ستارہ کی تصویر ۔ (۱۶) ستارہ یا نجمہ (☆) جو

Star anemone : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Star anise : (n) سونف کی ایک قسم : بادیان ختائی ۔

Star antimony : (n) صاف کیا ہوا سنگ سرمہ ۔

Star-apple : (n) جنس زر برگ کے کسی درخت کا پھل یا خود وہ درخت؛ ستارہ سیب ۔

Star-beam : (n) ستاروں کی روشنی کی کرن ۔

Star-blind : (a) کم نظر : نیم کور ۔

Star-bright : (a) چمکیلا : چمکدار : ستارہ کی طرح چمکیلا ۔

Star buzzard : (n) امریکی باز کی ایک قسم ۔

Star catalogue : (n) (علم النجوم) ریج : ستاروں کی فہرست (ان کے محل ، اشراق وغیرہ کے مطابق) ۔

Star-chamber : (n) (۱) ٹیوڈر خاندان کی قائم کردہ ایک عدالت جو امراء پر استبداد کرنے اور شاہان برطانیہ کا آلہ کار بن جانے کی وجہ سے بدنام ہو گئی ۔ (۲) ویسٹ منسٹر کے شاہی محل کا وہ کمرہ جس میں چودھویں اور پندرھویں صدی میں چانسلر ، خزانچی اور شاہی کونسل کے دوسرے ارکان بیٹھتے تھے ۔

Star chart : (n) نقشہ نجوم ۔

Star-cluster : (n) عنقود النجوم : جھمکا : تارا جھرمٹ ۔

Star colour : (n) ستارے کا ظاہری رنگ ۔

Star connection : (n) (برقیات) کثیر فیزہ (Polyphase) دور کو جوڑنے کا ایک طریقہ ۔

Star coral : (n) ایک قسم کا مرجان Astraeidae جنس کا ۔

Star count : (n) نجوم شماری ۔

Star crossed : (a) بد اختر : بد بخت : بد نصیب ۔

Star cucumber : (n) شمالی امریکا کا ایک پھل یا اس کا پودا ۔

Star cut : (a) ستارہ نما پہلی والی تراش (ہیرے یا دوسرے جواہرات کی) ۔

Star day : (n) دیکھو Sidereal day

Star density : (n) آسمان کے کسی خطے کے فی اکائی رقبہ میں ستاروں کی تعداد ۔

Star-dust : (n) (۱) چھوٹے چھوٹے لا تعداد ستارے جو دور بینوں میں دھول کے ذرات کے مانند نظر آتے ہیں ۔ (۲) کائناتی گرد ۔ (۳) چھوٹے چھوٹے ذروں میں چمکنے والی کوئی چیز ۔ (۴) رومانس : جادو یا لطافت کا احساس ۔

Star facet : (n) ہیرے کے مثلثی پہلوؤں میں سے کوئی ایک ۔

Star fort : (n) چھوٹا قلعہ جس میں بیرونی اور الٹے ٹھاٹ باری باری ہوتے ہیں ۔

Star finch : (n) ایک قسم کا پرند : لل دما ۔

Star fish : (n) (۱) نجم البحر : تارہ مچھلی : ستارہ ماہی : ایک قسم کی مچھلی جس کے پانچ یا زیادہ بازو ستارے کی شکل کے نکلے ہوتے ہیں ۔

Star flower : (n) بعض قسم کے پودوں کے نام ۔

Star gauge : (n) مقیاس النجوم ۔

Star gaze : (n) ستاروں کا مشاہدہ کرنا ۔

Star gazer : (n) (۱) نجومی : جوتش : اختر شناس ۔ (۲) ہیئت داں : ستارہ بیں ۔ (۳) بعض قسم کی مچھلیوں کے نام کے ساتھ آتا ھے ۔ (۴)(مجازاً) تصوراتی آدمی ۔

Star gazing : (n) نجم شناسی : اختر شناسی ۔

Star gazing : (a) ستارہ بیں : ہیئت داں ۔

Star grass : (n) ستارہ گھاس ۔

Star headed : (n) جس کے سرے پر ستارہ ہو (خصوصاً ستارہ بعض مکھی پھولوں کے نام کے ساتھ آتا ھے) ۔

Star hyacinth : (n) جنس سنبل ۔

Star jelly : (n) منکا کائی : کائیوں کی ایک قسم ۔

Star light : (n) کورالنجوم : ستاروں کی روشنی : ستاروں کی چھاؤں ۔

Star light : (a) ستاروں کی روشنی سے متعلق : ستارے جیسا چمکدار : ستاروں سے منور : ستاروں کی روشنی میں نظر آنے والا ۔

Star lot : (n) (۱)(اشیاء) فروخت کی فہرست کا وہ اندراج جو شمار مکمل ہونے کے بعد اس میں اضافہ کیا گیا ہو ۔ (۲) اون کی گانٹھیں (تین یا کم) جو نیلام کے لئے ہوں ۔

Star map : (n) نقشۂ نجوم : ستاروں کی تصویر ۔

Star metal : (n) دیکھو Star antimony

Star nosed mole : (n) شمالی امریکا کی دراز دم نیم آبی چھچھوندر ۔

Star of Bethlehem : (n) ایک پودا جس میں سفید ستارہ نما پھول ہوتے ہیں اور باہر کی طرف سبز رنگ کے خط ہوتے ہیں ۔

Star of day : (n) سورج : آفتاب ۔

Star of Jerusalem : (n) ایک پودے کا نام ۔

Star of noon : (n) سورج : آفتاب ۔

Star of the earth : (n) ایک قسم کی یورپی جھاڑی ۔

Star of the sea : (n) حضرت مریم عذرا کا خطاب ۔

Star pagoda : (n) ایک ہندوستانی طلائی سکہ ۔

Star place : (n) وضع نجم : ثابتہ کا مقام ۔

Star plum : (n) دیکھو Star apple

Star-proof : (n) جن سے ستاروں کی روشنی نہ گزر سکے ۔

Star-pulley : (n) ستارہ نما چرخی (جس کے دندانے شعاعی ہوتے ہیں) جو گھڑی سازی وغیرہ میں کام آتی ہے ۔

Star quartz : (n) سنگ مردہ کی ایک قسم ۔

Star route : (n) دیہات یا کم آبادی والے علاقے میں ڈاک تقسیم کرنے کا راستہ جس میں نجی ہرکارہ ایک پوسٹ آفس سے دوسرے پوسٹ آفس یا اسٹیشن سے پوسٹ آفس تک لے کر جاتا ہے اور راستے میں نجی ڈاک ڈالتا جاتا ہے ۔

Star ruby : (n) یاقوت کی ایک قسم ۔

Star scout : (n) وہ بوائے اسکاؤٹ جسے حُسن خدمت کے سلسلے میں پانچ بلّے ملے ہوں ۔

Star-shake : (n) لکڑی کی گسترده دراڑ یا درز : شعاعی شگاف ۔

Star-shell : (n) (فوج) ستارہ بم : نور بم : ایک قسم کا گولہ اس کے ہوا میں پھٹنے سے دشمن کے مقامات روشن ہو جاتے ہیں اور وہاں کے حالات معلوم ہو جاتے ہیں ۔

Star-shine : (n) ستاروں کی روشنی : نورالنجوم ۔

Star shower : (n) شہاب ثاقب کی بارش ۔

Star sight : (n) جہاز رانی کے مقصد کے لئے کسی ستارے کی بلندی کا مشاہدہ ۔

Star slough : (n) دیکھو Star jelly

Star-spangled : (a) (۱) ستاروں بھرا ۔ (۲) امریکا یا وہاں کے باشندوں سے متعلق ۔ (۳) امریکا کا محب وطن ۔

Star-spangled banner : (n) ریاستہائے متحدہ امریکا کا جھنڈا ۔

Star spot : (n) ستاروں (کی سطح) کا داغ ۔

Star-stone : (n) (۱) سنگ ستارہ : نیلم کی ایک قسم ۔ (۲) (حیوانیات) متحجر سوسنیہ کا مخمس فقری جوڑ ۔

Star streaming : (n) ستاروں کا حقیقی یا ظاہرداری طور پر جمع ہونا ۔

Star system : (n) (۱) (تھیٹر) غیر معیاری ایکٹروں کی کمی کو ایک یا دو ممتاز ستاروں سے پورا کرنے کا نظام یا طریقہ ۔ (۲) ستاروں کا ہجوم : کہکشاں ۔

Star-thistle : (n) (نباتیات) بھکھڑا : گوکھرو ۔

Star turn : (n) فلم وغیرہ میں ستاروں کا جمگھٹ خصوصاً اُن کا جن کو بہت شہرت دی گئی ہو : کسی کھیل تماشے کی خاص کشش ۔

Star-wheel : (n) دیکھو Star-pulley

Star-worship : (n) ستارہ پرستی : نجم پرستی ۔

Star-wort : (n) (۱) جنس قرنفل : جنس لونگ ۔ (۲) تارہ پھول : ایک قسم کا پودا جس کے پھول ستارے کے کونوں کی طرح پھیلے ہوئے ہوتے ہیں : گل مینا ۔ (۳) ایک قسم کا پتنگا ۔

Starboard : (n) جہاز ، کشتی یا ہوائی جہاز کی دائیں سمت ۔

Starboard : (v) پتوار یا سکان کو کشتی کی بائیں سمت لگانا ۔

Starboard : (a) کشتی کی بائیں طرف واقع یا اس سے متعلق ۔

Starboard : (adv.) کشتی کی بائیں طرف ۔

Starboard-watch : (n) جہاز یا کشتی کی بائیں سمت کے پہرے دار ۔

Starbolins/ Starbwolines : (n) دیکھو Starboard-watch

Starch : (n) (۱) نشاستہ ۔ (۲) کلف : ماوا : مانڈی ۔ (۳) (مجازاً)

تکلف : آداب صحبت کی پابندی ۔ (۴) قوت و ہمت ۔

**Starch : (a)** پابند آداب و آئین : تکلف شعار : کم آمیز ۔

**Starch : (v)** [ME. 'Sterchen'.] ماوا لگا کر سخت کرنا : کلف لگانا ۔

**Starch bandage : (n)** (جراحی) ماوا یا کلف لگی ہوئی پٹی جو کھپچی کا کام دیتی ہے ۔

**Starch bath : (n)** طبی غسل یا لوشن جو نشاستہ سے تیار کیا جاتا ہے ۔

**Starch-gum : (n)** دیکھو Dextrine

**Starch-reduced : (a)** (روٹی) عام تناسب سے کم نشاستہ والی ۔

**Starch room : (n)** وہ کمرہ جہاں قند میں نشاستہ لگایا جاتا ہے ۔

**Starch sheath : (n)** (نباتیات) نشاستہ غلاف : درون ادمہ ۔

**Starch sugar : (n)** دیکھو Dextrose

**Starch syrup : (n)** نشاستے کا شیرہ ۔

**Starch-water : (n)** نشاستہ اور پانی کا محلول ۔

**Starched : (a)** (۱) ماوے سے سخت کیا ہوا ۔ (۲) سرد مہر : پر تکلف : کم آمیز ۔

**Starchedly : (adv.)** سرد مہری سے : کم آمیزی سے ۔

**Starchedness : (n)** سرد مہری : کم آمیزی ۔

**Starcher : (n)** (۱) ماوا لگانے والا ۔ (۲) کلف دار کالر یا گلو بند ۔ (۳) ماوا یا کلف لگانے کی مشین ۔

**Starchily : (adv.)** سختی سے : کم آمیزی سے ۔

**Starchiness : (n)** سختی (کلف کی) : کم آمیزی : نشاستیت ۔

**Starchman : (n)** وہ شخص جو مٹھائی بنانے کے کارخانے میں نشاستے کے کمرے میں رہتا ہے ۔

**Starchness : (n)** سختی : کم آمیزی : سرد مہری ۔

**Starwort : (n)** جنگلی سوسن ۔

**Starchy : (a)** (۱) کلف سے سخت کیا ہوا ۔ (۲) پابند آداب : کم آمیز ۔ (۳) بد مزاج : چڑچڑا ۔

**Stardom : (n)** (۱) ممتاز ایکٹر یا کھلاڑی کا مرتبہ یا درجہ ۔ (۲) ممتاز ایکٹروں یا کھلاڑیوں کی جماعت : ممتاز ایکٹروں اور ایکٹریسوں کی دنیا ۔

**Stare : (n)** تاک : ٹکٹکی ۔

**Stare : (v)** [OE. 'Starian'.] (۱) ٹکٹکی لگائے دیکھنا : ٹکٹکی باندھنا ۔ (۲) آنکھیں پھاڑ کر دیکھنا : آنکھیں پھاڑنا : آنکھیں پتھرانا (تعجب، پریشانی، خوف وغیرہ سے) ۔ (۳) تکنا : تاکنا : گھورنا : آنکھیں گاڑ کر دیکھنا ۔ (۴) گھور کر دیکھنے سے گھبرا دینا یا شرما دینا ۔ (۵) صاف دکھائی پڑنا : اظہر من الشمس ہونا : قریب الوقوع ہونا ۔ (۷)(بال ، روئیں وغیرہ کا) کھڑا ہو جانا ۔

To stare (a person) in the face : چہرے کو گھور کر دیکھنا ۔

To stare (a person) out of countenance : گھور کر دیکھنے سے گھبرا دینا یا شرما دینا ۔

To stare (a person) up and down : (کسی کا) سر سے پیر تک جائزہ لینا ۔

**Stare down : (n)** گھور کر پس و پیش میں ڈال دینا ۔

**Starer : (n)** گھورنے والا : ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے والا ۔

**Staring : (a)** گھورنے والا : ٹکٹکی باندھنے والا ۔

**Staringly : (adv.)** گھور کر : تاڑتے ہوئے ۔

**Stark : (a)** [OE. 'Stearc'.] (۱) کڑا : سخت ۔ (۲) (شعر و شاعری) مضبوط : قوی ۔ (۳) بالکل : محض : نہایت : نپٹ : برا : سرا سر ۔ (۴) بالکل ننگا ۔ (۵) ثابت قدم : ضدی ۔

**Stark : (adv.)** (۱) سختی سے ۔ (۲) بالکل : نپٹ : محض : سرا سر ۔

**Stark : (adv.)** (موسیقی) زور سے : بلند آواز سے : بلندی یا تیزی سے ۔

**Stark : (v)** (قدیم) سخت یا کڑا بنانا ۔

**Stark blind : (a)** اندھا سوس : بالکل اندھا ۔

**Stark dead : (a)** بالکل مردہ ۔

**Star effect : (n)** [After John Stark, German physicist'.] سٹارک اثر ۔

**Stark-naked : (a)** بالکل ننگا : ننگ دھڑنگا ۔

**Stark naked : (n)** (عام) خالص شراب : خام جن (شراب) ۔

Starken : (v) دیکھو Stark

Starkers : (n) دیکھو Stark-naked

Starkly : (adv.) (۱) بالکل ۔ (۲) نمایاں طور پر (مختلف) ۔ (۳) بد تمیزی سے : دو ٹوک ۔

Starkness : (n) سختی : درشتی : مضبوطی ۔

Starless : (a) بے ستارہ : جس میں ستارے نظر نہ آئیں ۔

Starlessly : (adv.) بے ستارے کے ۔

Starlessness : (n) بے ستارے کا ہونا ۔

Starlet : (n) (۱) چھوٹا ستارہ : ستارچہ : نجمہ ۔ (۲) فلم کی نوجوان ایکٹریس (جسے بڑے اور نمایاں رول کے لئے تربیت دی جا رہی ہو) ۔

Starlike : (a) (۱) ستارہ نما ۔ (۲) ستاروں کی طرح مرتب : ستارہ صورت : کرن نما : ستارہ مکھی ۔

Starling : (n) (۱) عصفوری پرند ۔ (۲) امریکی چڑیوں کی ایک جنس: ایک قسم کی امریکی چڑیا ۔ (۳) ایک قسم کا کبوتر ۔

Starling : (n) کھمبے گاڑ کر دھس بندی جو پُل کے قریب کی جاتی ھے تاکہ نہر وغیرہ سے پُل کو نقصان نہ پہنچے ۔

Starlit : (a) ستاروں سے روشن : ستاروں سے بھری ۔

Starlite : (n) (معدنیات) نیلا سنگ زرکون (Zircon) ۔

Starn : (n) (اسکاچستان) دیکھو Star

Starnie : (n) چھوٹا ستارہ : نجمہ : ستارچہ ۔

Starny : (a) (۱) ستاروں بھری یا بھرا (رات ، آسمان وغیرہ) ۔ (۲) ستاروں سے متعلق ۔ (۳) دیکھو Starry ۔

Starosta : (n) [Russ. and Polish.] (۱) (روس میں) دیہی آبادی کا سردار ۔ (۲) (پالینڈ ، بادشاہت کے زمانے میں) وہ امیر جسے قلعہ اور جاگیر بادشاہ کی طرف سے عطا کی جاتی تھی ۔

Starosty : (n) (قدیم ہالینڈ کی شہنشاہیت میں) کسی امیر کی جاگیر ۔

Starr : (n) [AL. 'Starrum'.] (تاریخ) یہودیوں کا قانونی دستاویز یا اقرار نامہ جو خصوصاً قرض کی بیباقی یا قرض سے خلاصی کا ۔

Starred : (a) (۱) (آسمان) ستاروں بھرا ۔ (۲) ستارہ نما شکلوں سے بھرا : ستارہ لگا ہوا ۔ (۳) (گھوڑا) جس کی پیشانی پر ستارہ ہو ۔ (۴) کسی سلسلے کے ستارہ (علامت) سے مزین ۔ (۵) ستارے (☆) کا نشان لگا ہوا ۔ (٦) (شیشہ برف وغیرہ) شعاعی ترتیب میں بال آیا ہوا ۔ (۷) ستارہ نما : ستارہ صورت : کرن دار ۔ (۸) ستاروں کے زیر اثر : (سعد یا نحس) ستارے کے زیر اثر پیدائش ۔ (۹) (انسان) (جو مرنے کے بعد) ستارہ بنا دیا گیا ہو ۔

Starred lizard : (n) شمالی بحر روم کے علاقے میں پائی جانے والی چھپکلی کی ایک قسم ۔

Starrer : (n) وہ فلم وغیرہ جس میں مخصوص ستارے ہوں ۔

Starrily : (adv.) ستارہ نما وضع میں : ستارہ نما صورت میں : ستاروں کی طرح روشنی کے ساتھ ۔

Starriness : (n) ستارہ نما ہونا : ستاروں بھرا ہونا ۔

Starry : (a) (۱) ستاروں بھری یا بھرا (رات ، آسمان وغیرہ) ۔ (۲) ستاروں سے متعلق ۔ (۳) ستارے کی طرح چمکدار یا روشن ۔ (۴) ستارہ نما :ستاروں کی شکل میں ترتیب دیا ہوا : ستارہ مکھی ۔ (۵) ستاروں جڑا ۔ (٦) جس میں ممتاز ایکٹر یا ایکٹریس کام کر رہی ہو : جس میں ممتاز ستاروں کی بڑی تعداد ہو ۔

Starry campion : (n) شمالی امریکا کا ایک مگس گیر پودا ۔

Starry-eyed : (a) رومانی : خصوصاً غیر عملی : امنگ بھرا : آرزو مند ۔

Stars and stripes : (n) ریاستہائے متحدہ امریکا کا جھنڈا جس میں تیرہ دھاریاں اور پچاس ستارے ہوتے ہیں ۔

Starshell : (n) جزائر غرب الہند کے اکہرے کھل مندن والے گھونگے کی ایک قسم ۔

Starship : (n) بین النجوم چلنے والا راکٹ ۔

Starshoot/ Starshot : (n) ایک قسم کی بحری کائی ۔

Start : (n) [OE. 'Steort'.] (۱) دستہ : موٹھ ۔ (۲) پن چرخی کی بالٹی کا سب سے اندرونی حصہ ۔ (۳) گھوڑے سے چلنے والی جر ثقیل کی کل کی بیرم ۔

Start : (n) (۱) چمک : بھڑک : وحشت ۔ (۲) ابتدا : آغاز (کام ، سفر یا دوڑ کا) : روانگی ۔ (۳) دوڑ شروع کرنے کا مقام: مقام روانگی : دوڑ شروع کرنے کا اشارہ ۔ (۴) دوڑ میں رعایت (فاصلہ یاوقت کی) ۔ (۵) اچھا موقع (جو کاروبار کا مل جائے)؛ اتفاق حسنہ : مفید مطلب : موقع ۔ (٦) (جمع) کام یا کوشش وغیرہ خصوصاً غیر مسلسل ۔ (۷) ترقی یا نموئے میں یکایک اسراع ۔ (۸) جسم کی

اچانك غير ارادی حرکت (تعجب ، خوف ، خوشی یا تکلیف وغیرہ کی وجہ سے) ؛ چونك پڑنا ؛ اچھل پڑنا ۔ (۹) (کان کنی) رخنہ ۔ (۱۰) (عام) مشکل ؛ گڑبڑ ۔ (۱۱)غیر مسلسل آواز یا گفتگو ۔ (۱۲) اپنی جگہ سے کھسکی ہوئی کوئی چیز ۔

By fits and starts : غیر مسلسل طور پر ؛ دفعتاً سرگرمی یا جوش سے ۔

By starts : غیر مسلسل طور پر ؛ دفعتاً سرگرمی یا جوش سے ۔

False start : (دوڑ میں) غلط آغاز ؛ جس میں مقام روانگی پر واپس آنا ضروری ہو جاتا ہے ۔

Flying start : (دوڑ میں) وہ آغاز جس میں ابتدا ہی میں پوری رفتار سے دوڑ شروع کرنا ہوتا ہے ۔

To get, have the start : (دوڑ میں) (فاصلہ یا وقت کی) رعایت پانا ۔

To give (a person) a start : چونکا دینا ؛ بوکھلا دینا ؛ متوحش کر دینا ؛ بد حواس کر دینا ۔

To give a start : چونکا دینا ۔

Start : (v) [ME. 'Sterte, Starte, Sturte'.] (۱) چونك اٹھنا ؛ اچھل پڑنا (تکلیف ، تعجب وغیرہ سے) ۔ (۲) بدکنا ؛ بھڑکنا ؛ چمکنا ؛ اچھل پڑنا ؛ چکنا ؛ اچھل پڑنا (کسی صدمہ یا فوری جوش سے) ۔ (۳) اپنی جگہ سے کھسك جانا ؛ ہٹ جانا ؛ اپنی جگہ سے نکل جانا (لکڑی وغیرہ کا) ۔ (۴)روانہ ہونا ؛ سفر شروع کرنا ۔ (۵) شروع کرنا ؛ ابتدا کرنا (سفر ، مہم ، مطالعہ وغیرہ On کے ساتھ) ۔ (۶) (شکار کو اپنی جگہ سے) اٹھانا ؛ نکالنا ؛ ہنکانا ۔ (۷) ابتدا کرنا ؛ آغاز کرنا ؛ بانی ہونا ؛ پیدا کرنا ؛ چلانا (کاروبار ، اخبار ، اعتراض، جھگڑا وغیرہ) ؛ چالو کرنا۔ (۸) باعث ہونا ؛ موجب ہونا ۔ (۹) کسی شخص کو کام پر لگانا ؛ اپنی مدد سے شروع کرنا ۔ (۱۰) نکلوانا ؛ ہٹانا (اپنی جگہ سے لکڑی یا دانت) ۔ (۱۱) دوڑ شروع کرنے کا اشارہ دینا ۔ (۱۲) پیپے میں سے شراب نکالنا ۔ (۱۳)نکل پڑنا ؛ (آنسو کا) پھوٹ پڑنا ؛ فوراً آنکھوں میں آ جانا ۔ (۱۴) (آنکھ کا) باہر نکل آنا (خوف یا غصے میں) ۔ (۱۵) ظاہر ہونا ؛ سامنے آنا ۔ (۱۶) (دوڑ) مقام روانگی سے آغاز کرنا ۔ (۱۷) (سوال یا اعتراض) اٹھانا ؛ کرنا ؛ (موضوع بحث) پیش کرنا ۔ (۱۸)اُنڈیلنا؛ خالی کرنا ؛ ڈھالنا ۔ (۱۹) (کتاب کے ورق کا) باہر نکل آنا (کنارے آگے کی طرف) ؛ ڈھیلا ہو جانا ۔ (۲۰) (تیر کا) نشانہ کے خط سے انحراف کرنا ۔

To start fair : مساوات کے ساتھ شروع کرنا ۔

To start from/ -with : شروع کرنا ؛ آغاز کرنا ۔

To start in : شروع کرنا ؛ آغاز کرنا ؛ کام شروع کرنا ۔

To start in business : (پیشہ وغیرہ) شروع کرنا ۔

To start out : آغاز کرنا ؛ شروع کرنا ؛ کام شروع کرنے کا ارادہ کرنا ۔

To start something : شور و غوغا کرنا ؛ ہنگامہ کرنا ۔

To start with : شروع میں ۔

Start-naked : (a) دیکھو Stark naked

Start up : (v) چلانا ؛ حرکت میں لانا ۔

Start up : (n) دہقانوں کا بوٹ ۔

Starter : (n) (۱) چلانے والا؛ شروع کرنے والا ۔ (۲) دوڑ میں آنے والا شخص یا گھوڑا ۔ (۳) دوڑ شروع کرنے کا اشارہ کرنے والا ۔ (۴)کتا جو شکار کو بھٹ وغیرہ سے باہر نکالتا ہے۔ (۵) چلاؤ پرزہ ؛ محرکہ ؛ اسٹارٹر ۔ (۶) محرکہ دار موٹر گاڑی ۔ (۷) (موٹر کا) چال پرزہ ؛ چال بٹن ۔ (۸)شروع ؛ آغاز (کسی چیز کا) ۔

Startful : (a) ڈرپوك ؛ کج دلا؛ متلون ؛ موجی ۔

Starting : (a) شروع کرنے والا؛ ابتدا کرنے والا ۔

Starting : (n) شروع کرنا ؛ چلانا ؛ ابتدا ؛ آغاز ۔

Starting bolt : (n) ایك پیچ کو نکالنے والا دوسرا پیچ ۔

Starting box : (n) وہ آلہ جس سے برقی رو کی قوت یکساں رکھی جاتی ہے ۔

Starting gate : (n) آڑ یا ٹٹی جو گھڑ دوڑ شروع ہونے پر ہٹا دی جاتی ہے تاکہ سب بیك وقت دوڑیں ۔

Starting place : (n) (دوڑ میں) مقام روانگی؛ وہ جگہ جہاں دوڑنے والا کھڑا ہوتا ہے ۔

Starting point : (n) (۱) نقطۂ آغاز ۔ (۲) مقام روانگی ۔

Starting post : (n) وہ مقام یا نشان جہاں سے دوڑ شروع ہوتی ہے ۔

Starting price : (n) گھوڑ دوڑ کی آخری بولی ، یعنی گھڑ دوڑ شروع ہونے سے ذرا پہلے بکی (پیشہ ور شرط باز) چلا چلا کر ان رقموں کا اعلان کرتے ہیں جو وہ دوڑنے والے گھوڑوں پر لگاتے ہیں ۔

Startingly : (adv.) غیر مسلسل طور پر ۔

Startish : (a) اُڑ جانے والا : جو اُڑ جائے ۔

Startle : (n) (۱) بھونچکا ہو جانا : وحشت : بدحواسی : چونک ۔ (۲) وحشت زدہ کرنے والی چیز ۔

Startle : (v) [OE. 'Steartlian'.] (۱) چونکا دینا : بھونچکا کر دینا : متوحش کر دینا : گھبرا دینا : بوکھلا دینا : بد حواس کر دینا ۔ (۲) اچھل جانا : جست لگانا ۔

Startler : (n) چونکا دینے والا ۔

Startlingly : (adv.) وحشت ناک طور پر ۔

Startlish : (a) جو آسانی سے چونک جائے : اُڑ جانے والا : بدکنے والا ۔

Starvation : (n) (۱) فاقہ : فاقہ کشی : فاقہ زدگی ۔ (۲) (زندگی کے لئے) ضروری اشیا کی کمی ۔

Starvation wages : (n) اجرت یاتنخواہ جو صرف فاقہ کشی سے بچانے کے لئے کافی ہو ۔

Starve : (v) [OE. 'Steorfan'.] (۱) بھوکوں مرنا یا فاقے میں گزرنا : بھوک سے دم لبوں پر آنا ۔ (۲) سخت محتاج یا مفلس ہونا ۔ (۳) (بول چال) بھوک لگنا ۔ (۴) سردی سے اکڑ جانا : سردی سے ہلاک ہو جانا ۔ (۵) (مجازاً) شائق یا متمنی ہونا : بھوکا ہونا (علم ، ہمدردی یا تفریح وغیرہ کا) ۔ (۶) بھوکوں مار ڈالنا : بھوکا رہنا : کھانا دینے میں خست کرنا ۔ (۷) دانہ پانی بند کر کے محصور فوج کو اطاعت پر مجبور کرنا ۔ (۸) سردی کی اذیت پہنچانا : سردی سے مار ڈالنا ۔ (۹) سکھا دینا (غذا روک کر) ۔ (۱۰) روکھی سوکھی غذا کھلا کر علاج کرنا ۔ (۱۱)ایندھن بند کر کے آگ کو بجھا دینا ۔

Starved brood : (n) مدھ مکھی کے انڈے بچے کی ایک بیماری ۔

Starvedly : (adv.) فاقہ کشی کے طور پر : غذا کی کمی کے ساتھ ۔

Starveling : (n) بھوکا شخص یا جانور : بھوکا رہنے والا یاپیٹ بھر کھانا نہ کھانے والا : کمزور یا لاغر شخص (غذا کی کمی سے) ۔

Starveling : (a) (۱) بھوکا : کمزور : فاقہ زدہ : فاقے کا مارا ہوا : بھوک سے ٹوٹا ہوا ۔ (۲) غریب : مفلس ۔ (۳) (مجازاً) ناقص : قلیل : دبلا : پتلا ۔

Starver : (n) فاقہ کرنے یا کرانے والا ۔

Stary : (a) دیکھو Starry

Stash : (v) [Origin unkn.] (۱) ختم کر دینا : روک دینا : چھوڑ دینا ۔ (۲) آئندہ استعمال کے لئے کسی خفیہ جگہ میں ذخیرہ کرنا : چھپا دینا : چور خانے میں رکھنا ۔

Stash : (n) (۱) چھپانے کی پوشیدہ جگہ : چور خانہ : گھر ۔ (۲) چھپائی ہوئی چیز : خصوصاً دواؤں کی خفیہ سپلائی ۔

Stasi- : [Gr. 'Stasis'.] (۱) جزو ترکیبی بمعنی "سداد" : "سکون" : " ٹھہراؤ " ۔ (۲) استادگی : کھڑے ہونے کی حالت ۔ (۳)حالت : وضع ۔

Stasimon : (n) [Gr.] یونانی المیہ میں طائفہ کا گیت جو مکالے میں خلل کے بغیر جاری رہتا ھے ۔

Stasis : (n) [mod. L. Gr. 'Stasis'.] (۱) (مرضیات) وقوف : رکود (بدن میں کسی سیال جزو کی گردش بند ہو جانا : سداد ۔ (۲) سکونِ خون ۔ (۳) سدالنمو ۔

-stasis : جزو ترکیبی بمعنی "وقوف" : "رکود" : "سداد" ۔

-stat : (۱) جزو ترکیبی بمعنی (کسی چیز کو) یکساں رکھنے کا آلہ ۔ (۲) یکساں رکھنے کی ترکیب ۔ (۳) (کسی چیز کو) ایک ہی سمت میں منعکس کرنے کا آلہ ۔ (۴) (کسی چیز کا) سکون کی حالت میں مطالعہ کرنے کی ترکیب ۔ (۵)بغیر تباہ کئے کسی چیز کی نمو روکنے والا عامل ۔

Statable/ Stateable : (a) قابل بیان : قابل اظہار ۔

Statal : (a) (۱) (امریکا یا ہندوستان کے) صوبہ یا ریاست سے متعلق ۔ (۲) (قوی) حکومت سے متعلق ۔

Statant : (a) (نقابت) (کسی جانور ، خصوصاً شیر ببر) چاروں ٹانگوں پر کھڑا ہوا (یک رخی تصویر) ۔

State : (n) [L. 'Status'.] (۱) حالت : حال : کیفیت ۔ (۲) (اکثر بڑے 'S' کے ساتھ) ریاست : دولت : مملکت : سلطنت : ملت ۔ (۳) ایسی جماعت جو وفاقی جمہوریت کا جز ہو ،

خصوصاً ریاستہائے متحدہ امریکا میں ۔ (۴) جزائر جرسی و گرنسی کی مجلس وضع قانون ۔ (۵) رتبہ : منصب ۔ (۶) ملکی یا مالی (یعنی غیر فوجی) حکومت ۔ (۷)کروفر : شان و شکوہ : تزک و احتشام ۔ (۸)(قدیم) تخت : شہ نشیں : مقام صدر ۔ (۹) (بول چال) گندگی : میلاپن : بے ترتیبی ۔ (۱۰) بیچینی : بلچل : ہیجان ۔ (۱۱) روحانی حیثیتوں کی کیفیت زندگی : روحانی زندگی کی خاص وضع ۔ (۱۲) (کندہ کاری) پلیٹ سے کسی خاص حالت میں چربہ اتارنا تاکہ اس کی شناخت مخصوص نشانوں سے ہو سکے ۔ (۱۳) (کتابیات) ایک ہی اشاعت کی کتاب کے دو یا زیادہ مختلف حصوں میں سے ایک ۔ (۱۴) گراں بہا اور رعب دار نمائش ۔ (۱۵)(فوج) میدان جنگ میں فوج کی تعداد اور اموات کی رپورٹ ۔

Free states: وہ صوبے جن میں پہلے غلامی نہ تھی ۔

Future state : آئندہ زندگی : حیات بعدالممات ۔

Hereditary states : شہنشاہ روما کی وراثتی سلطنت ۔

In a fit state : ٹھیک : موزوں : اغلب : تیار ۔

In a great state : بہت زیادہ مشتعل : بہت زیادہ بر انگیختہ ۔

In a state of nature : (۱) مادر زاد ننگا ۔ (۲) گمراہ : غیر ہدایت یافتہ ۔ (۳) غیر مہذب : وحشی ۔

In state : کروفر کے ساتھ : عمدہ ترتیب کے ساتھ ۔

Papal state : پاپائے روم کی غیر مذہبی جاگیر (یا عملداری) ۔

Reason of state : ملکی مصلحت (خصوصاً ناجائز کاروائی کی) ۔

Secretary of states : (برطانیہ) وزیر ۔

The state : ریاست : سلطنت ۔

The states : ریاستہائے متحدہ امریکا ۔

The state of the case : کسی خاص معاملہ یا سوال کے حالات یا حقیقت واقعہ ۔

The state of things or affairs : حالات ۔

The hold one's state : کروفر میں نظر آنا : شان و شوکت میں نظر آنا ۔

To keep state/ -one's state : آن بان سے رہنا : شان سے رہنا : کسی کی رسائی نہ ہونا ۔

To lie in state : نعش کا آخری رونمائی کے لئے رکھا جانا ۔

State : (v) (۱) بیان کرنا : اظہار مطلب کرنا ۔ (۲) معین کرنا : مقرر کرنا : تصریح کرنا : ٹھہرانا ۔ (۳) صاف صاف کہنا : بیان کرنا (سوال ، مسئلہ وغیرہ) ۔ (۴) (الجبرا) سوال کو علامت میں لکھنا ۔

To state an account/ -accounts: حساب لکھنا : جمع و خرچ لکھنا ۔

State aid : (n) سرکاری اعانت : سرکاری روپے جو صوبائی حکومت کسی مقامی ادارے کو جزوی مدد یا اس کی ترقی کے لئے دے ۔

State attorney/ State's - : (n) (امریکا) سرکاری وکیل ۔

State bank : (n) سرکاری بینک : اسٹیٹ بینک ۔

State cabin : (n) (۱) جہاز پر کپتان کا یا اعلیٰ افسر کا کیبن ۔ (۲) سرکاری فرودگاہ : جہاز میں مسافر کے سونے کا کمرہ : ریل میں نجی درجہ ۔

State call : (n) (بول چال) ضابطہ کی ملاقات : رسمی ملاقات ۔

State capitalism : (n) نظام سرمایہ داری جس میں سرمایہ عموماً سرکار کا ہوتا ہے ۔

State Church : (n) کلیسا جن کو حکومت تسلیم کر لے : کلیسائے حکومت : مسلّم کلیسا ۔

State Churchman : (n) کلیسائے حکومت کا رکن ۔

State college : (n) کالج جس کی مالی اعانت ریاستی یا صوبائی حکومت کرتی ہو ۔

State control : (n) سرکاری نگرانی ۔

State craft : (n) ملکداری : آئین جہاں بانی : فن ملکداری : سیاست مداری ۔

State criminal : (n) سیاسی مجرم : شاہی مجرم ۔

State-hospital : (n) سرکاری پاگل خانہ : سرکاری اسپتال ۔

State-house : (n) وہ عمارت جس میں مجلس وضع قانون کا اجلاس ہوتا ہے۔

State of nature : (n) دیکھو Nature (ذیلی)

State of seige : (n) محاصرے کی حالت میں۔

State of war : (n) جنگی حالت۔

State paper : (n) سرکاری دستاویز جس میں سرمایاکاری یا ملکی خبریں چھپتی ہیں۔

State prison : (n) (۱) سیاسی مجرموں کا جیل۔ (۲) مجرموں کے لئے ریاستی جیل۔

State prisoner : (n) سنگین یا سیاسی مجرم : سنگین جرم کا ملزم قیدی۔

State religion : (n) سرکاری یا ریاستی مذہب۔

State rights : (n) حقوق ریاست : حقوق و اختیارات جو متحدہ ریاستوں کو مشترکہ نہ دیئے گئے ہوں اور فرداً فرداً ہر ریاست کے لئے محفوظ ہوں۔

State-room : (n) (۱) سرکاری فرودگاہ : جہاز میں مسافروں کے سونے کا کمرہ۔ (۲) (جہاز پر) کپتان کا کیبن۔ (۳) سرکاری کمرہ ، محل ، ہوٹل وغیرہ کا کمرہ جس کو صرف رسمی موقعوں پر استعمال کرتے ہیں۔

State-secret : (n) سرکاری راز : زیر مملکت : (مزاحاً) اہم راز۔

State service : (n) سرکاری ملازمت۔

State socialism : (n) وہ نظام جس میں کارخانے ، ریلیں وغیرہ عوام کے فائدے کے لئے سرکاری اقتدار میں ہوں۔

State socialist : (n) ایسے نظام کا حامی جس میں کارخانے ، ریلیں وغیرہ عوام کے فائدے کے لئے سرکاری اقتدار میں ہوں۔

State socialistic : (a) ایسے نظام سے متعلق۔

State system : (n) ریاستی وفاق کا نظام جس میں متعدد ریاستیں شامل ہوتی ہیں تاکہ قوت کا توازن برقرار رہے۔

State trading : (n) بین الاقوامی تجارتی معاہدہ۔

State trial : (n) مقدمہ جو حکومت کی طرف سے دائر ہو : خصوصاً سیاسی جرم میں۔

Statecraft : (n) ملکداری : آئین جہاں بانی : فن ملکداری : سیاست مداری۔

Stated : (a) (۱) معینہ: مقررہ۔ (۲) تسلیم شدہ : مقرر : معین : باقاعدہ: طے شدہ۔ (۳) اصولی طریقے پر پیش کیا ہوا۔ (۴) بیان کیا ہوا : روایت کردہ۔

Stated account : (n) حساب کتاب جس پر دونوں فریق (مقدمہ میں) متفق ہوں۔

Stated-case/ Case stated : (n) جھگڑے کے معاملات کا خلاصہ جو دونوں فریق کی رضامندی سے مقدمے یا ثالثی کے لئے تیار کیا جائے۔

Statedly : (adv.) معینہ طور پر۔

Statehood : (n) صوبہ یا ریاست کا درجہ۔

Stateism : (n) تمام معاشیاتی اختیارات اور منصوبوں کا سراسر مرکزی حکومت کے تحت ارتکاز یا اجتماع۔

Stateless : (a) (۱) بغیر سلطنت : بے ریاست۔ (۲) بے شان و شوکت۔ (۳) بغیر قومیت کا : بغیر شہریت کا۔

Statelessness : (n) بے ریاست ہونا : بغیر شہریت کا ہونا۔

Statelet : (n) چھوٹی ریاست : چھوٹا صوبہ۔

Statelily : (adv.) پُر شوکت طور پر : شان سے : پُر تکلف طور پر۔

Stateliness : (n) (۱) شان : شوکت : تکلف۔ (۲) رفعت : برتری (طرز وغیرہ کی)۔

Stately : (a) (۱) پر شوکت : پر شکوہ : بلند۔ (۲) سوچا سمجھا: محتاط۔ (۳) احساس برتری میں مبتلا : غیر سہل القلوب۔ (۴) عظیم الشان : شاندار : عالیشان۔ (۵)با وقار : شاہانہ۔ (۶) پر تکلف : شاندار (طور طریقہ ، زبان ، شخص ، عبارت ، ادبی اسلوب وغیرہ)۔

Stately : (adv.) شاندار طور سے : پر شوکت طور پر۔

Stately home : (n) بڑا اور عالیشان مکان۔

Statement : (n) (۱) اظہار : بیان : توضیح۔ (۲) بیان (تحریری یا تقریری) : ادعا۔ (۳) گوشوارہ : فرد : تختہ (جمع و خرچ) : کیفیت نامہ۔ (۴) کیفیت۔ (۵) کسی موضوع کو موسیقی میں پیش کرنا۔ (۶) (تجارت) (اجرتی کاموں کے لئے) مزدوروں کی اجرت کا فرد حساب۔

State(s)-monger : (n) سیاسی آئین کا منصوبہ : ریاست دانی کا جھوٹا دعویٰ کرنے والا ۔

Stater : (n) (۱) قدیم یونان کا طلائی یا نقرئی سکہ ۔ (۲) (آثاریات) ایك قدیم وزن (آدھا اونس کے برابر) ۔

Stater : (n) اوسط تاوان ۔

State's attorney : (n) دیکھو State Attorney

State's evidence : (n) استغاثہ کی شہادت : سرکاری شہادت ۔

State's general : (n) مجلس وضع قوانین نیدرلینڈ اور فرانس کی قبل ۱۷۸۹ء ۔

States system : (n) ریاستی وفاق کا نظام جس میں متعدد ریاستیں شامل ہوتی ہیں تاکہ قوت کا توازن برقرار رہے ۔

Stateside : (a) امریکی : امریکا کا ۔

Stateside : (adv.) امریکا میں : امریکا کی طرف ۔

Statesman : (n) (۱) سیاست داں : مدبر : صاحب تدبیر : سیاست مدار ۔ (۲) (شمالی انگلستان) چھوٹا زمیندار جو اپنی زمینداری کا کام خود کرتا ھے ۔

Elder statesman : (n) وہ مدبران جو ۱۸٦۷ء سے ۱۹۰۰ء تك جاپانی ترقی کا باعث ہوئے ۔

Statesmanlike : (a) مدبرانہ : شایان مدبر ۔

Statesmanly : (a) مدبرانہ : شایاں مدبر ۔

Statesmanship : (n) تدبر : سیاست داں : سیاست مداری ۔

Stateswoman : (n) خاتون سیاست داں : خاتون مدبر ۔

Stateway : (n) سرکاری قانون یا پالیسی ۔

Statewide : (a) پورے ملك ، صوبہ یا ریاست میں پھیلا ہوا ۔

Statewide : (adv.) ملك ، صوبہ ، ریاست بھر میں ۔

Static : (a) [mod. L. 'Staticus'.] (۱) ساکن : بے حرکت ۔ (۲) (مرضیات ، عضویات) سکونی : رکودی ۔ (۳) سکونیاتی : سکونیات سے متعلق ۔ (۴) غیر متحرك ۔ (۵) برقی رو میں معمولی خلل کے بارے میں آتا ھے : برق سکونی ۔

Static : (n) ہوائی اضطرابات ۔

Static chair : (n) سینکٹوری وزن کرنے کی کرسی : دیکھو Sanctorian ۔

Static electricity : (n) برق ساکن : برق سکونی : سکونی برق ۔

Static friction : (n) مزك سکون : سکون رگڑ ۔

Static induction : (n) سکون امالہ ۔

Static pressure : (n) سکونی دباؤ ۔

Static reflex : (n) سکونی اضطرار ۔

Static sociology : (n) سکونی عمرانیات ۔

Static tank : (n) جمی ٹنکی ۔

Static utopia : (n) سکون خیالیہ ۔

Statical : (a) (۱) سکونیات سے متعلق : سکونیاتی ۔ (۲) سکونی : فرکی (برقی) ۔ (۳) مستقل : بے ترقی پذیر ۔ (۴) (کیمیا) ترکیبی ۔

Statically : (adv.) سکونی طور پر : دباؤ کے ذریعہ ۔

Statice : (n) [Gr. 'Statike'.] ایك قسم کی بوٹی ۔

Statics : (n) (۱) سکونیات ۔ (۲) (لاسلکی تلغرافی) ہوائی اضطرابات ۔

Social statics : سماجی سکونیات ۔

Stating : (n) بیان کرنا : اظہار کرنا : تصریح : متعیّن کرنا ۔

Station : (n) [Fr.] (۱) کھڑے ہونے کی حالت : کھڑا ہونا : پیروں پر کھڑا ہونے کی وضع : کھڑا ہونے کا طریقہ ۔ (۲) سکون ۔ (۳) (علم النجوم) سیاروں کا اوج یا حضیض پر بظاہر کھڑا رہنا ۔ (۴) جگہ : مقام : مستقر : ٹھکانا : کھڑے رہنے کی جگہ ۔ (۵) مقامی ضروریات مہیا کرنے کا شکمی مال خانہ یا دفتر ۔ (٦) ریل گھر : ریل کا اسٹیشن ۔ (۷) رتبہ: منصب : حیثیت ۔ (۸) وہ مقام جہاں سے پیمائش شروع کی جاتی ھے یا جہاں سے مشاہدہ کیا جاتا ھے ۔ (۹) چھاؤنی (خصوصاً ہندوستان میں) : اہل چھاؤنی ۔ (۱۰) (آسٹریلیا) بھیڑ شالہ یعنی وہ وسیع اراضی جہاں بھیڑیں پالی جاتی ہیں اور ان کی نسل بڑھائی

جاتی ھے : مویشی فارم ۔ (۱۱) (مذہب) بدھ اور جمعہ کا روزہ ۔ (۱۲)(تاریخ) مصائب مسیح کی چودہ تصویر جن کے سامنے بعض گرجوں میں پرستش کی جاتی ھے ۔ (۱۳)گرجا (خصوصاً روما میں) جہاں لوگ یاترا (زیارت) کے لئے جاتے ہیں : جاترا گرجا ۔ (۱۴)(نباتیات ، حیوانیات) کسی پودے یاحیوان کا زاد بوم : اس زاد بوم کی خصوصیت یا نوعیت بلحاظ آب و ھوا : مقام نبات ۔ (۱۵) (کشتی دوڑ) دوڑ سے پہلے کشتی کھینے والوں کی ترتیب : جنگی جہاز کے دستے میں کسی جہاز کا صحیح مقام ۔ (۱۶) (بحری) وہ مقام جہاں بحریہ کے جہاز رکھے جاتے ہیں : (قدیم) گودی : بندرگاہ ۔ (۱۷) وہ جگہ یا علاقہ جہاں سرکاری جہاز یا بیڑے کو ڈیوٹی دی جاتی ھے ۔ (۱۸) کسی افسر کا حلقۂ اختیار یا عمل ۔ (۱۹) تجربہ گاہ : صنعت گاہ : وہ جگہ جہاں لوگ کچھ خاص قسم کا کام یا تجربہ کرتے ہیں ۔ (۲۰) اعلیٰ حیثیت : اونچا مرتبہ ۔ (۲۱) تھانہ : پولس اسٹیشن ۔ (۲۲) (دوران سفر) ٹھہرنے کی جگہ ۔ (۲۳)وہ مناجات جس میں (شریک ہونے کے لئے) روما کے کشیش شہر کی گرجاؤں میں سے ایک میں سال میں ایک دن جمع ہوتے تھے ۔ (۲۴) (آئرستان) رومن کیتھولک پادری اور نائب پادری کا کلیسائی حلقے میں رہنے والوں کے پاس ہفتہ میں ایک دن آنا تاکہ پڑوس کے لوگوں کو گناہوں کے اعتراف کا موقع ملے ۔ (۲۶) بیرونی چوکی ۔

Naval station : جہاں جہازوں کو قیام کا ٹھکانا مل سکے : جہاز گھر ۔

To go, make perform one's (or the) station/ To go, on, for station : کسی خاص متبرک مقام پر یا مصائب مسیح کی چودہ تصویروں کے سامنے عبادت کرنا ۔

To keep, take (up) one's station : (ڈیوٹی وغیرہ کے) مقام پر کھڑا ہو جانا ۔

Station : (v) (۱) (کسی شخص ، فوجی دستے ، جہاز وغیرہ کے لئے) جگہ متعین کرنا : مقرر کرنا ۔ (۲) (سنتری وغیرہ) تعینات کرنا ۔ (۳) (فہرست میں) کسی خاص مقام پر رکھنا ۔ (۴) اپنی جگہ پر کھڑا ہو جانا ۔ (۵) (جہازی) (شہتیروں کے لئے) مناسب جگہ مقرر کرنا ۔

Station agent : (n) ریلوے اسٹیشن کا وہ کارندہ جس کا کام اسٹیشن کے سائز پر منحصر کرتا ھے ۔

Station-bill : (n) (بحری) ان مقامات اور موقعوں کی فہرست جن پر جہاز کے افسر اور عملے متعین کئے گئے ہوں ۔

Station break : (n) (۱) ریڈیو یا ٹیلیویژن کے پروگرام یا پروگراموں کے درمیان کا وقفہ جس میں ریڈیو یا ٹیلیویژن اسٹیشن کا نام بتایا جاتا ھے ۔

Station day : (n) (قدیم عیسائی چرچ میں) بدھ اور جمعہ کا روزہ ۔

Station error : (n) کسی مقام کے ارضیاتی یا فلکی طول البلد یا عرض البلدکے درمیان کا فرق جو کشش ثقل کی سمت میں مقامی انحراف کی وجہ سے پیدا ہوتا ھے ۔

Station-hand : (n) (آسٹریلیا) بھیڑ شالے کا ملازم ۔

Station hospital : (n) فوجی شفاخانہ جو اپنے حلقے کے فوجیوں کے علاج کے لئے ہوتا ھے ۔

Station house : (n) (۱) تھانے کا حوالات : پولس چوکی : تھانہ ۔ (۲) چھوٹا ریلوے اسٹیشن ۔ (۳) (آسٹریلیا) بھیڑ شالہ ۔

Station line : (n) عمودی لکیر جو نقطۂ نظر سے گزرتی ھے ۔

Station of the cross : (n) مصائب مسیح کی چودہ تصویریں جن کے سامنے بعض گرجوں میں پرستش کی جاتی ھے ۔

Station-pointer : (n) (سروے) تکونا گنیا نقشے میں کسی مقام کی تشخیص کے لئے بعض معلومہ اشارات کے حوالے : مقام نما: مقام نمائندہ ۔

Station selector : (n) ریڈیو کا وہ پرزہ جس سے ریڈیو اسٹیشن انتخاب کرتے ہیں ۔

Station staff : (n) (سروے) پیمائشی ڈنڈا ۔

Station-track : (n) ریل کی پٹری جو پلیٹ فارم سے لگی رہتی ھے (بخلاف اس کے جس سے ریل گاڑی بلا واسطہ گزر جاتی ھے) ۔

Station wagon : (n) موٹر گاڑی جس کی پچھلی نشستوں کو اٹھا کر اس سے چھوٹے ٹرک کا کام لیا جاتا ھے : اسٹیشن ویگن ۔

Stational : (a) (کلیسا) یاترا گرجا یا بدھ اور جمعہ کے روز سے متعلق ۔

Stationarily : (adv.) ساکن طور پر : غیر متحرک طور پر ۔

Stationariness : (n) (۱) ساکن ہونا : اقامت پذیری : بے حرکتی : سکون ۔ (۲) جمود ۔

Stationary : (a) [L. 'Stationarius'.] (۱) مقیم : ساکن : بے حرکت : ٹھہرا ہوا : قائم ۔ (۲) مستقل : اقامتی ۔ (۳) (سیارہ) (بظاہر) غیر متحرک ۔ (۴) غیر متغیر : یکساں (حالت میں) ۔ (۵) دیکھو Stational ۔

Stationary : (n) (۱) مقیم شخص : مقیم فوج ۔ (۲) قدامت پسند سیاست داں ۔

Stationary air : (n) وہ ہوا جو معمولی تنفس کے وقت پھیپھڑوں میں موجود رہتی ہے : تنفسی ہوا ۔

Stationary engine : (n) مستقل انجن : وہ انجن جو فیکٹری وغیرہ میں مستقل طور پر لگا ہو ۔

Stationary flow : (n) مسلسل بہاؤ ۔

Stationary line : (n) بین النجوم خط ۔

Stationary period : (n) وقفۂ قیام ۔

Stationary point : (n) نقطۂ اقامت ۔

Stationary vibration : (n) قائم ارتعاش ۔

Stationary wave : (n) (۱) مقیم موج : ٹھہری ہوئی موج ۔ (۲)موج جس میں پانی آگے پیچھے ہوتا ہے مگر بڑھتا نہیں ۔

Stationer : (n) (۱) کتب فروش ۔ (۲) تاجر سامان تحریر ، کاغذ ، قلم ، دوات وغیرہ بیچنے والا ۔

Stationers hall : (n) لندن کی ایک کمپنی جہاں کتابیں بغرض تحفظ حق تصنیف رجسٹر ہوتی ہے ۔

Stationery : (n) سامان تحریر ، کاغذ، قلم ، دوات وغیرہ : اسٹیشنری ۔

Stationery office : (n) لندن کا وہ دفتر جس کے ذریعہ سامان سرکاری دفاتر میں فراہم کیا جاتا ہے اور حکومت کی شائع کردہ روداد جاری کرتا ہے ۔

Stationman : (n) وہ شخص جو کسی مخصوص مقام پر سے کام کرتا ہے۔

Stationmaster : (n) اسٹیشن ماسٹر ۔

Stationmistress : (n) اسٹیشن مسٹریس ۔

Statiscope : (n) (۱) حساس بار پیما : ارتفاعی فرق پیما ۔ (۲) دیکھو Statoscope ۔

Statism / Statetism : (n) تمام معاشیاتی اختیارات اور منصوبوں کا سراسر مرکزی حکومت کے تحت ارتکاز یا اجتماع ۔

Statist : (n) [It. 'Statista'.] (۱) سیاست داں ۔ (۲) ماہر اعداد و شمار : ماہر شماریات : اعداد و شمار جمع کرنے والا : اعداد و شمار کا کام کرنے والا ۔ (۳) تمام معاشی اختیارات اور منصوبوں کے مرکزی نظام حکومت کے تحت ارتکاز یا اجتماع کا حامی ۔

Statist : (a) تمام معاشی اختیارات اور منصوبوں کا اعلیٰ مرکزی نظام کا حکومت کے تحت ارتکاز یا اجتماع سے متعلق ۔

Statistic : (a) مرتبے سے متعلق : حیثیتی ۔

Statistic : (n) ماہر اعداد و شمار : ماہر شماریات ۔

Statistical : (a) اعداد و شمار سے متعلق : شماریاتی ۔

Statistically : (adv.) اعداد و شمار کی رو سے ۔

Statistician : (n) دیکھو Statistic

Statisticism : (n) شماریات کے استعمال کی طرف رجحان ۔

Statistics : (n) (۱) (واحد) فن اعداد و شمار : شماریات ۔ (۲) (جمع) اعداد و شمار ۔

Statistology : (n) علم اعداد و شمار : شماریات ۔

Statitron : (n) (برقیات) برق سکونی مشین ۔

Stative : (a) [L. 'Stativus'.] (۱) مقیم : ساکن : مستقل ۔ (۲) (عبرانی قواعد) (فعل) جو حالت ظاہر کرے ۔

Stative : (n) (عبرانی قواعد) حالت ظاہر کرنے والا فعل ۔

Stato- : [Gr. 'Stato-s'.] جزو ترکیبی بمعنی "قائم" : "توازن" : "تعادل" ۔

Statoblast : (n) قائم نہوضہ : بعض مرکب الجسم جانور یا اسفنج کا تولیدی دانہ ۔

Statoblastic : (a) قائم نہوضہ سے متعلق ۔

Statocyst : (n) (۱) (نباتیات) قائم کیسہ : قائم انبان ۔ (۲) (حیوانیات) قائم کیسہ : ادراکی کیسہ ۔

Statolatry : (n) ملک پرستی : اعلیٰ مرکزی اور انتہائی طاقتور قومی حکومت کی حمایت ۔

Statolith : (n) قائم حصاۃ ۔

Stator : (n) (۱) سکونیہ : برقی موٹر یا برق زا کا ساکن حصہ ۔

(۲) بھاپ چرخ کے گھومنے والے پھلوں (Blades) کا غلاف ۔

Statoscope : (n) : حسّاس بار پیما ؛ ارتفاعی فرق پیما ؛ بے مائع بار پیما ؛ وہ آلہ جس سے ہوائی دباؤ کے خفیف سے خفیف تغیرات معلوم ہو جاتے ہیں ۔

Statospore : (n) قائم بذرہ ۔

Statuary : (n) [L. 'Statuarius'.] (۱) مجسمہ ساز ؛ بت تراش ۔ (۲) مجسمہ سازی ؛ بت تراشی ؛ فن بت تراشی ۔ (۳) مجسمات ۔

Statuary : (a) (۱) بت تراشی سے متعلق ۔ (۲) ممثل ؛ متمثل ؛ منقش ۔ (۳) بت تراشی کے لئے موزوں ۔

Statuary marble : (n) : بت تراشی یا بتگری میں استعمال ہونے والا سنگ مرمر ۔

Statuary vein : (n) دیکھو Statuary marble

Statue : (n) [Fr.] مجسمہ ؛ بت ؛ مورت ۔

Statue : (v) (۱) مجسمہ بنانا ؛ بت بنانا ؛ بتگری کرنا ۔ (۲) کسی کا مجسمہ نصب کر کے اس کو عزت بخشنا ۔

Statued : (a) (۱) بت دار ؛ بتوں سے آراستہ ۔ (۲) مجسمہ بنایا ہوا ۔

Statueless : (a) بے مجسمہ ؛ بتوں سے خالی ۔

Statuesque : (a) (۱) بت آسا ؛ بت سا حسین ؛ شاندار یا باوقار ؛ مجسمہ وش ۔ (۲) خوش وضع ؛ خوش قطع ؛ بلند قامت ۔ (۳) ساکت ۔ (۴) سرد مہر اور باقاعدہ ۔ (۵) موزوں و مناسب لیکن سرد اور بے رنگ ۔

Statuesquely : (adv.) بت کی وضع سے ۔

Statuesqueness : (n) مجسمہ وشی ؛ بت وشی ۔

Statuette : (n) [Fr.] چھوٹا بت یا مجسمہ ؛ مجسمۂ صغیر ۔

Stature : (n) [Fr.] (۱) قد ؛ قامت ۔ (۲) بلندی ؛ اونچائی ؛ شہرت ؛ سطوت ۔

Statured : (a) مخصوص قد یا قامت کا ۔

Status : (n) [L.] (۱) رتبہ ؛ درجہ ؛ حیثیت ۔ (۲) (قانون) حیثیت عرفی ۔ (۳) معاملہ ؛ حالات ۔ (۴) (انسان یا جانور کی) غیر معمولی حالت ۔ (۵) (مالیات) مخصوص شرائط جن پر سالیانہ کا جاری رہنا منحصر ہو ۔

Status epilepticus : (n) وضع صرعی ؛ مرگی کی ایک حالت جس میں دورہ لگاتار ہوتا ہے اور مریض بے ہوش رہتا ہے ۔

Status lymphaticus : (n) وضع لمفاوی ۔

Status quo : (n) حالت موجودہ ؛ بدستور ۔

Status quo ante/ -prius / -nunc : (n) سابقہ حالت ؛ حیثیت سابقہ ۔

Status symbol : (n) کوئی چیز جو اعلیٰ حیثیت یا رتبے کی علامت سمجھی جائے ۔

Statutable : (a) (۱) قانونی ؛ وضع کردہ قانون ۔ (۲) مطابق دفعات قانون ۔ (۳) قانوناً جائز ۔

Statutably : (adv.) از روئے قوانین ؛ بذریعہ قوانین ۔

Statute : (n) [Fr. 'Statut'.] (۱) مجلس وضع قانون کا تحریری قانون (مثلاً پارلیمنٹ کا ایکٹ) ؛ آئین ؛ دستور ۔ (۲) کسی منظم جماعت کے آئین و قوانین ۔ (۳) (انجیل) قانون الٰہی ۔ (۴) بعض شہر یا گاؤں کا سالانہ میلہ یا اجتماع نوکروں کو کرایہ پر لینے کے لئے ۔ (۵) (غلط استعمال) دیکھو Statue ۔

Personal statute : (بین الاقوامی قانون) وہ نظام قانون جو کسی غیر ملکی کی ذات پر لاگو ہو ۔

Private statute : شخصی قانون ؛ شخصی آئین ۔

Real statute : (بین الاقوامی قانون) وہ قانونی جو غیر ملکی معاملے پر لاگو ہو ۔

Statute : (v) کسی قانون کو مجلس وضع قانون سے منظور کرانا ۔

Statute : (a) : (۱) آئینی ؛ قانونی ؛ متعلق بہ قانون ؛ وضع کردہ قانون ؛ مطابق دفعات قانون ۔ (۲) مخصوص ؛ مقرر ۔

Statute barred : (a) (قرض ، دعویٰ وغیرہ) ضابطۂ تمادی کے ذریعہ ممنوع ۔

Statute book : (n) کتاب قوانین ؛ رجسٹر قوانین (جس میں قوانین بعد وضع درج کئے جاتے ہیں) ۔

On the statute book : کتاب قوانین میں ۔

Statute fair : (n) انگلستان کے شہروں یا دیہاتوں کا میلہ جس میں نوکروں کو کرایہ پر لیا جاتا تھا ۔

Statute hiring : (n) دیکھو Statute-fair

Statute labour : (n) رفاہ عام کا کام جو قانوناً کسی ضلع کے باشندوں کو کرنا پڑتا تھا۔

Statute law : (n) تحریری قانون : قانون جو تحریر میں آچکا ہو یا ایسے قوانین کا مجموعہ۔

Statute merchant : (n) (قانون) (انگلستان) وہ معاہدہ جس کے تحت قرض کی معینہ وقت پر عدم ادائی کی صورت میں قرض خواہ قرض دار کی زمین قبضہ کر لینے کا حق رکھتا تھا۔

Statute money : (n) Statute labour کا معاوضہ۔

Statute of descent : (n) جائداد غیر منقولہ یا دوسری جائداد کی وراثت کا قانون۔

Statute of distribution : (n) کسی متوفی کی ذاتی جائداد یا جاگیر کی تقسیم کا قانون۔

Statute of limitation : (n) ضابطۂ تمادی۔

Statute of repose : (n) دیکھو Statute of limitation

Statute roll : (n) وہ رجسٹر جس میں تحریری قانون درج کیا جاتا ہے۔

Statute staple : (n) Statute of merchant سے مشابہ معاہدہ جو Staple کے میز کے سامنے کیا جاتا تھا۔

Statute-work : (n) قانونی جرم خصوصاً مجرمانہ جنسی لغزش۔

Statutes at large : (n) کامل مجموعہ قوانین (جس میں قوانین بعد وضع درج کئے جاتے ہیں)۔

Statutorily : (adv.) قانونی طریقے سے۔

Statutory : (a) (۱) آئینی : قانونی : متعلق بہ قانون : وضع کردہ قانون : مطابق دفعات قانون۔ (۲) مخصوص : مقرر۔

Statutory crime : (n) قانونی جرم خصوصاً مجرمانہ جنسی لغزش۔

Statutory declaration : (n) اقرار نامہ (حلف نامہ کی بجائے) اس آدمی کا جو حلف لینے کے لائق نہ ہو۔

Statutory function : (n) آئینی فریضہ۔

Statutory offence : (n) دیکھو Statutory crime

Statutory rape : (n) اس عورت کے ساتھ زنا یا زنا بالجبر جس کی عمر قانونی سن بلوغ سے کم ہو۔

Statutory referendum : (n) قانونی شورائے عام : عام قوانین کو مجلس وضع قوانین سے منظور ہونے کے بعد عوام کے سامنے استصواب رائے کے لئے پیش کرنا۔

Statutory treason : (n) خلاف ورزیِ قانون جسے آئین باغیانہ قرار دیا گیا ہو۔

Staucher : (n) دیکھو Stagger

Staumrel : (n) [Sc. 'Staumer'.] دیکھو Half-witted

Staunch/ Stauch : (a) [OFr. 'Estanche'.] (۱) (جہاز ، جوڑ (وغیرہ) پن روک (جس میں پانی نفوذ نہ کرسکے یعنی ٹپکتا نہ ہو)۔ (۲) پکا : لائق اعتبار : بھروسے کے قابل : صادق : مخلص : سرگرم : پر جوش ۔ (۳) مضبوط : اچھی حالت میں : مستحکم : موٹا تازہ دہرے بدن کا ۔ (۴) غیر مذبذب : غیر متزلزل : مستقل۔

Sta(u)nchly : (adv.) مخلصانہ طور پر : سرگرمی سے۔

Sta(u)nchness : (n) استقلال : سرگرمی۔

Stauro- / Staur- : [Gr. 'Stauros'.] جزو ترکیبی بمعنی "صلیبی"۔

Staurolatry : (n) [L. 'Staurolatria'.] صلیب پرستی۔

Staurolite : (n) [Fr.] سنگ صلیبی : الومینیم اور لوہے کا سلیکیٹ۔

Staurolitic : (a) سنگ صلیبی سے متعلق۔

Stauropteris : (n) متحجر پودوں کی ایک جنس۔

Stauropus : (n) ایک قسم کا پروانہ ، کیڑا۔

Stauroscope : (n) بلور بین : خورد بین بلور : ایک آلہ جس سے بلوروں پر تقطیبی روشنی کے اثرات کا امتحان کیا جائے : بلوروں (پتھروں) کے خورد بینی امتحان کا آلہ۔

Stauroscopic : (a) بلور بینی سے متعلق : بلور بین سے متعلق۔

Staurotide : (n) [Fr.] دیکھو Staurolite

Stave : (n) [back-formation from staves.] (۱) پیپے کی گول پٹی (لکڑی کی جن پٹیوں سے پیپا بنا ہوتا ہے)۔ (۲) ڈنڈا : سلاخ : سیڑھی کا ڈنڈا : پٹری۔ (۳) (شعر) بند : بیت۔ (۴) (موسیقی) دیکھو Staff ۔ (۵) کرسی کے پایوں کا متقاطع ڈنڈا۔

To tip (a person) a staves : (۱) گیت گانا (کسی کے لئے). (۲) (مزاحاً) چند سطریں لکھ بھیجنا۔

Stave : (v) (۱) پیپے یا کشتی میں سوراخ کرنا ؛ پیپے کی پٹیوں کو الگ الگ کر دینا۔ (۲) کچل دینا ؛ توڑ مروڑ دینا (ٹوپی ، بکس وغیرہ کو)۔ (۳) پیپے وغیرہ میں تختہ جوڑنا۔ (۴) دبا کر یا کوٹ کر مضبوط کر دینا (دھات وغیرہ)۔ (۵) پیپے کو توڑ کر شراب برباد کر دینا۔ (۶)پیپے کی پٹیوں کو جوڑ دینا ؛ (لکڑی کی) بالٹی کی پٹیوں کو بدل دینا۔ (۷) ڈنڈے سے مارنا یا پیٹنا یا بھگا دینا۔ (۸)ملتوی کرنا ؛ معرض التوا میں ڈالنا (منحوس سمجھ کر) ٹال مٹول کرنا۔ (۹) باز رکھنا ؛ نہ ہونے دینا۔ (۱۰)تیزی سے چلنا ؛ جلدی جلدی جانا۔

Stave off : (v) (۱) دور کرنا ؛ رفع کرنا ؛ باز رکھنا ؛ بچانا ؛ تاخیر میں ڈال دینا۔ (۲) ٹال دینا (بربادی ، سردی گرمی کا اثر)۔

Stave pipe : (n) پٹیوں کی بنی نلکی۔

Staved : (a) (۱) پٹی دار۔ (۲) ڈنڈا دار (سیڑھی)۔ (۳) ٹوٹا ہوا ؛ چور کیا ہوا۔ (۴) پیٹ کر موٹا کیا ہوا۔ (۵) (تعمیرات) (ستون) جس کی خیاریت پر گول محدب آرائشی مہرہ ہو۔

Staver : (v) [ME. 'Stavern'.] بے چینی سے ٹہلنا۔

Staver : (n) مضبوط سرگرم عمل آدمی۔

Stavesacre : (n) [L. 'Staphisagria'.] (۱) جنگلی کشمش ؛ جنس جرجیر ؛ ایک قسم کی بوٹی جس کے بیج کرم کشی یا کیڑے مارنے میں کام آتے ہیں۔

Staving : (a) مضبوط ؛ قوی ؛ نفیس ؛ اعلیٰ۔

Staving : (adv.) دیکھو Extremely

Staving : (n) پٹی بنانے کے سازو سامان ؛ پٹیاں ؛ پٹیوں کا صندوق ؛ پیپے میں سوراخ کرنا ؛ پیپے میں تختے جڑنا -

Staw : (n) (اسکاتستانی) Steal کا فعل ماضی۔

Staw : (n) (اسکاتستانی) دیکھو Stall

Staw : (n) (اسکاتستانی) (۱) زیادتی (خصوصاً کھانے پینے میں) ؛ پر خوری ؛ حد سے زیادہ سیری۔ (۲) دیکھو Surfeit ۔

Stay : (n) (بحری) بڑا رسا جو مستول کے سہارے کے طور پر استعمال ہوتا ہے اور اس کے سرے سے گزر کر نیچے کسی چھوٹے مستول یا جہاز کے کسی حصے سے بندھا رہتا ہے۔

In stays : جہاز کے بارے میں اس وقت کہا جاتا ہے جب (جہاز کا) رخ پھیرنے کے لئے ہر جہاز کو ہوا کے رخ پر گھمایا جاتا ہے۔

To miss, lose stays : (جہاز کا) رخ پھیرنے میں ناکام ہو جانا۔

Stay : (n) [OFr. 'Estaye'.] (۱) سہارا ؛ ٹیکا ؛ ٹیک۔ (۲) (مجازاً) سہارا ؛ آسرا ؛ قوت۔ (۳) (جمع) کارسٹ (دیکھو Corset) جسے ہڈی لگا کر سخت بنا دیا گیا ہو وہ ہڈیاں جو کارسٹ میں لگائی جاتی ہیں۔ (۴) کُٹ کے ڈبے کے گوشوں کو مضبوط کرنے کی ایک ترکیب۔ (۵) گوشہ ؛ کلی (لباس کی) ؛ بخیہ یا کپڑے کا ٹکڑا جو لباس میں اس جگہ لگاتے ہیں جہاں زیادہ زور پڑتا ہے۔

Stay : (n) (۱) روک ؛ مزاحمت ؛ تحدید۔ (۲) (قانون) التوائے مقدمہ ؛ التوائے تحقیقات ؛ توقیف۔ (۳) توقف ؛ وقفہ ؛ ٹھہراؤ۔ (۴) قیام ؛ رہائش ؛ سکونت۔ (۵) برداشت ؛ سہار ؛ دھیرج ؛ تاب۔ (۶) بے حرکتی ؛ ٹھہرا ہوا ہونا۔

To set a stay / To set stays : معاملات طے کرنا۔

Stay : (v) [AFr. 'Estai-, Estei'.] (۱) روکنا ؛ مانع ہونا (بیماری وغیرہ)۔ (۲) ملتوی کرنا (تجویز ، فیصلہ)۔ (۳) رہنا ؛ ٹھہرنا۔ (۴) شرکت کے لئے انتظار کرنا ؛ دیر تک ٹھہرے رہنا۔ (۵) عارضی رہائش یا قیام رکھنا (کسی ہوٹل یا شہر میں کسی شخص کے پاس)۔ (۶) ٹھہر جانا ؛ رک جانا (کام ، گفتگو ، حرکت میں) چلتے چلتے ٹھہر جانا۔ (۷) برداشت یا سہارے کی قوت ہونا (خصوصاً گھڑ دوڑ میں)۔ (۸) غذا کا (کھانے کے بعد) معدہ میں رہنا۔ (۹)(پوکر کھیل میں) شرط کی رقم بڑھا دینے کے بعد بھی کھیلتے رہنا۔ (۱۰) زیادہ ٹھہرنا ؛ قیام کرنا۔ (۱۱)انتظار کرنا (کسی شخص یا واقعہ کا) ؛ خدمت میں حاضر رہنا۔ (۱۲) (حملہ ، سوال وغیرہ کے وقت) قائم رہنا ؛ جمے رہنا۔ (۱۳) بے حرکت کر دینا ؛ جمانا ؛ گاڑنا۔ (۱۴) عارضی طور پر بھوک مٹانا۔

To come to stay : مستقلاً جاگزیں ہونا ؛ مسلم ہو جانا۔

To stay (one's own or anothre's) hand : حملہ یا کام بند کرنا یا کرا دینا۔

To stay put : دیکھو Put (v)

To stay the stomach : اشتہا فرو کرنا۔

To stay to : انتظار کرنا ؛ دیر تک ٹھہرے رہنا (کھانا وغیرہ کے لئے)۔

Stay : (v) [OFr. 'Estayer'.] (۱) سہارا دینا ؛ قائم رکھنا ؛ سنبھالنا ۔ (۲) (مجازاً) مضبوط کرنا ؛ تسلی دینا ؛ آرام پہنچانا ۔ (۳) (مجازاً) بنیاد رکھنا ؛ قائم کرنا ۔ (۴) سہارا لگانا ؛ ٹیك لگانا ۔

Stay : (v) (۱) (بحری) بڑے رسے کے ذریعے باندھنا ؛ رسے کے ذریعے جھکانا ۔ (۲) جہاز کا رخ پھیرنا ۔ (۳) ہوا کے رخ پر کرنا (موڑنے کے لئے) ۔

Stay-at-home : (a) خانہ نشین آدمی ؛ خانہ گرد ؛ گھر گھسنا ۔

Stay-at-home : (n) خانہ نشین آدمی ؛ گھر گھسنا آدمی ۔

Stay-bar : (n) (۱) آئینہ دار کھڑکی کو ایك زاویہ تك کھلا رکھنے کا آگل ۔ (۲) تھونی ؛ اڑواڑ ۔

Stay-block : (n) کُندہ جسے تلغراف کے کھمبے کے سہارے کے لئے زمین میں ٹھونك دیا جاتا ھے ۔

Stay-belt : (n) بائلر کے پتروں کو جوڑنے کا پیچ جس سے وہ اندرونی دباؤ سے محفوظ رہتا ھے ۔

Stay-in/ -down strike : (n) ہڑتال ؛ کام آہستہ کرنا یا روك دینا تاکہ آجر پر دباؤ ڈالا جا سکے ۔

Stay order : (n) حکم التوا ۔

Stay-out : (v) آخر تك رہنا ؛ ٹھہرنا ؛ قیام کرنا ؛ زیادہ ٹھہرنا ۔

Stay-rod : (n) کسی مشین یا ساخت کے دو حصوں کو جوڑنے یا سہارا دینے والی سلاخ ۔

Stay-ship : (n) دیکھو Remora

Stay-tackle : (n) بادبان سے لگی ہوئی چرخی ۔

Stay-tape : (n) فیتہ جسے درزی بطور سہارا باندھنے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Stay-wire : (n) وہ تار جو تلغراف کے کھمبے کے سہارے کے طور پر لگاتے ہیں ؛ سہارا تار ۔

Stayed : (a) تھونی دار ؛ ٹیکن دار ۔

Stayedness : (n) ٹیکن دار ہونا ۔

Stayer : (n) (۱) ٹھہرنے والا ۔ (۲) مسلسل محنت کرنے والا ؛ بر داشت یا سہارے کی قوت رکھنے والا ؛ محنت جھیلنے والا ۔ (۳) روکنے والا ؛ مانع ہونے والا ۔

Stayer : (n) (۱) تھونی ؛ کھمبا ؛ سہارا ۔ (۲) Jupitar Stator کا خطاب ۔

Staying : (n) ٹھہرنا ؛ ٹیکنا ؛ قوت برداشت رکھنا ۔

Staying power : (n) دیکھو Stamina

Staylace : (n) کارسٹ کی ڈوری ۔

Staylace : (v) (کارسٹ کی) ڈوری باندھنا ۔

Stayless : (a) (۱) لگاتار ؛ مسلسل ؛ بغیر رکاوٹ کے ؛ علی التواتر ۔ (۲) غیر مستقل ؛ ہمیشہ بدلنے والا ۔

Stayless : (a) (۱) لگاتار ؛ مسلسل ؛ بغیر رکاوٹ کے ؛ علی التواتر ۔ (۲) غیر مستقل ؛ ہمیشہ بدلنے والا ۔

Stayless : (a) (۱) بے سہارا ۔ (۲) بے کارسٹ ۔

Staysail : (n) بادبان (عموماً تکونا) جورسی سے تھما ہوا ہو ۔

Stchi : (n) [Russ.] کرم کلے کا شوربا ۔

Stead : (n) [OE. 'Stede'.] (۱) جگہ ؛ مقام ۔ (۲) جائداد ؛ املاك ؛ فارم ۔ (۳) جگہ جس پر عمارت ہو ؛ محل عمارت ۔ (۴) جگہ ؛ عوض (کسی چیز یا شخص کا) ۔ (۵) فائدہ ؛ خدمت ؛ سہارا ؛ نفع ۔ (۶) پلنگ ؛ مسہری ۔ (۷) (اسکاتستان) نشان ؛ آثار ؛ قدم کے نشان ۔

In his etc. stead : اس کی جگہ ؛ اس کی بجائے ؛ اس کا قائم مقام ۔

In the stead of : بجائے ؛ بعوض ۔

To be in the stead of : کمی پوری کرنا (کسی چیز یا شخص کی) ۔

To stand (a person) in good stead : کسی شخص کے کام آنا یا مفید ہونا ۔

Stead : (v) (۱) کام آنا ؛ مفید ہونا ؛ کارآمد ہونا ۔ (۲) نفع بخش ہونا ؛ فائدہ مند ہونا ؛ مفید ثابت ہونا ۔ (۳) قائم مقام ہونا ؛ عوض ہونا ۔

Stead of : دیکھو Instead of

Steadfast : (a) [OE. 'Stedefaest'.] (۱) ثابت قدم ؛ جما ہوا خصوصاً

دوران جنگ میں سپاہی ۔ (۲) پکا (ارادے کا) ۔ (۳)اٹل : غیر متزلزل ۔ (۴) (قانون وغیرہ) اٹل : غیر متغیر : غیر متبدل : استوار ۔ (۵) (نظر ، آنکھ ، دماغ وغیرہ) راست نظر۔

Steadfast : (adv.) استواری سے : ثابت قدمی سے ۔

Steadfastly : (adv.) دیکھو Steadfast

Steadfastness : (n) استواری : ثابت قدمی : استقلال ۔

Steadier : (n) مضبوط کرنے والا : مستحکم کرنے والا : متوازن یا معتدل کرنے والا ۔

Steadily : (adv.) یکساں طور پر : باقاعدہ طور پر ۔

Steadiment : (n) یکسانی : باقاعدگی ۔

Steadiness : (n) پختگی : یکسانی : یکسانیت : استقلال ۔

Steading : (n) (۱) باڑی : گونڈا : خانہ زراع ۔ (۲) محل ، عمارت ۔

Steady : (n) [OE. 'Stede'.] (۱) تھام : تھونی : سہارا: ٹیکن : ٹیک ۔ (۲) (امریکی عامیانہ) مستقل محبوب ۔

Steady : (a) (۱) جما ہوا : تھما ہوا : مضبوطی سے کھڑا ہوا : قائم : مستحکم ۔ (۲) یکساں اور باقاعدہ : برابر : مسلسل ۔ (۳)مستقل : ثابت قدم : پکا : پختہ ۔ (۴) محنتی اور معتدل مزاج : میانہ رو ۔ (۵) قابل بھروسہ : قابل اعتماد ۔ (۶) ٹھہرا ہوا : پر سکون ۔

To go steady : مستقل محبوب ہونا ۔

Steady : (adv.) (۱) یکساں طور پر : باقاعدہ طور پر ۔ (۲) (بحری) (جہاز کا رخ) ایک ہی سمت میں رکھنا ۔

Steady : (v) (۱) ٹھیک کر دینا : مضبوط کر دینا یا ہونا : مستحکم کرنا یا ہونا : متوازن یا معتدل کرنا : حالت درست کرنا ۔ (۲)ترقی یا بڑھاؤ میں یکسانی پیدا کرنا ۔ (۳) باضابطہ بنانا : بے راہ روی سے روکنا : باز رکھنا ۔ (۴) (تجارت) مستحکم ہونا : اتار چڑھاؤ نہ ہونا ۔ (۵) (بحری) جہاز کا رخ راہ میں ایک ہی سمت رکھنا ۔

Steady flow : (n) بہاؤ جس میں سیال کی رفتار کسی مقررہ نقطے پر بدلتی نہیں ھے : یکساں بہاؤ ۔

Steady-going : (a) (۱) مستقل : باضابطہ : باقاعدہ ۔ (۲) متین : سنجیدہ : معقول ۔

Steady load : (n) قائم وزن ۔

Steady motion : (n) حرکت جس میں مستقیم اور زاویائی رفتار یا دونوں میں سے ایک ہو ۔

Steady state :(n) مستقل حالت ۔

Steak : (n) [ON. 'Steik'.] (۱) گوشت یا مچھلی کا قتلہ (جو تلنے یا بھوننے کے لئے کاٹ لیا جائے)۔ (۲) گائے کے گوشت کا قتلہ ۔

Steak : (v) بڑی مچھلی کے قتلے بنانا ۔

Steak-hammer : (n) گوشت کوٹنے کی ہتھوڑی ۔

Steak knife : (n) کھانے کی میز پر استعمال ہونے والی چھری جس کا پھل فولاد کا اور اکثر دندانے دار ھوتا ھے ۔

Steak set : (n) سنگ تراشی یا کندہ کاری کے چھوٹے چھوٹے آلات کا سیٹ ۔

Steal : (n) [OE. 'Stela'.] (۱) ڈنٹھل : شاخ ۔ (۲) دستہ : مونٹھ ۔

Steal : (n) (۱) چوری : سرقہ : چرائی ہوئی چیز ۔ (۲) بے ایمانی (بڑے پیمانے پر) : سیاسی فریب ۔ (۳) (گولف) ایک لمبی اور پتے کی ہٹ : (بیس بال) ایک بیس سے دوسرے تک دوڑ کر لیا ہوا رن ۔ (۴) سودا : معاملہ ۔

Steal : (v) [OE. 'Stelan'.] (۱) چرانا : چوری کرنا ۔ (۲) مکاری : دھوکے یا چوری سے کوئی چیز اڑا لینا : دفعتاً اچک لینا: چھپ چھپا کر لے لینا ۔ (۳) موہ لینا : چھل لینا : لبھا لینا. (۴) دبے پاؤں آنا یا جانا : چپ چاپ چلنا یا جانا یا گھس جانا : چپ چاپ کھسک جانا ۔ (۵) سرقہ کرنا : چرا لینا ۔ (۶) نقصان پہنچانا : چھین لینا (خوشی یا زندگی وغیرہ) ۔ (۷) کسی ترکیب سے وقت نکال کر دوسرے کام میں لگانا ۔ (۸) چپ چاپ کرنا (کسی کام کو) ۔ (۹) شکاری جانوروں کا بھٹ سے چپ چاپ نکل کر بھاگنا ۔ (۱۰) (وقت کا) خاموشی سے گزر جانا ۔ (۱۱) (خوشبو ، آواز ، روشنی وغیرہ کا) آہستہ آہستہ محسوس کیا جانا ۔ (۱۲) (نیند ، کمزوری وغیرہ کا) غیر محسوس طور پر آنا ۔ (۱۳) (آنسو، جھرنا ، بھاپ ، جہاز وغیرہ کا) بتدریج اور غیر محسوس طور پر بہنا : نکلنا۔ (۱۴) کسی دوسرے کی کوئی چیز بے ایمانی سے لے لینا یا اس پر تصرف کرنا ۔ (۱۵) کسی (آدمی کو) اغوا کرنا: بھگا لے جانا ۔ (۱۶) بے اجازت لینا (خاص کر کسی کا بوسہ) ۔

To steal a march : (۱) (فوج) دشمن کے علم میں آئے بغیر

فوج کا نقل و حرکت میں کامیاب ہو جانا ۔ (۲) اپنے حریف یا مخالف پر پوشیدہ طور سے برتری حاصل کرنا ۔

To steal away : (شکار کا) بھت سے چپ چاپ نکل کر بھاگ کھڑا ہونا ۔

To steal one's thunder : دوسرے کے خیالات یا منصوبے کو اپنے کام میں لے آنا ۔

Stealable : (a) چرائے جانے کے لائق : قابل سرقہ ۔

Stealage : (n) چوری : سرقہ ۔

Stealer : (n) چور : دزد : سارق ۔

Stealer/ Steeler : (n) جہاز کے سب سے آگے یا پیچھے کے تختے جو پیش جہاز یا دنبالۂ جہاز سے چھوٹے ہوتے ہیں ۔

Stealing : (n) چوری : سرقہ : دزدی ۔

Stealing : (a) چوری کرنے والا یا والی ۔

Stealingly : (adv.) خفیہ طور پر : چوری سے ۔

Stealth : (n) [ME. 'Stalp, Stelp'.] راز داری : خفیہ کاروائی ۔

By stealth : چوری چھپے : مخفی طور پر : عیاری سے ۔

Stealthful : (a) خاموش : خفیہ : چپ چاپ ۔

Stealthily : (adv.) خفیہ طور سے : چوری سے ۔

Stealthiness : (n) دزدی : اخفا ۔

Stealthy : (a) دیکھو Stealthful

Steam : (n) [OE. 'Steam'.] (۱) بھاپ خصوصاً گیس : سٹیم ۔ (۲) نمی جو بھاپ کے منجمد ہو جانے سے پیدا ہو جاتی ھے ۔ (۳) تبخیر ۔ (۴)(بول چال) توانائی : قوت عمل ۔ (۵) دیکھو Steamship : خالی جہاز میں سفر : دخانی جہاز چلانے کا کام ۔ (۶) Steamcoal کا مخفف ۔

At full steam : پوری رفتار سے ۔

By steam : جہاز سے سفر کرنا ۔

Dry steam : خشک بھاپ جس میں پانی کے قطرات معلّق نہ ہوں ۔

To get up steam / To put on steam : (۱) انجن چلانے کے لئے بائلر کو گرم کرنا ۔ (۲) (مجازاً) خاص جد و جہد کے لئے مستعد ۔

To have steam on : مستعد ہونا : بائلر کو گرم کرنا ۔

To let off steam : (۱) زائد بھاپ نکال دینا ۔ (۲) دل کا بخار نکالنا ۔

To work off steam : بھاپ نکالنا : خارج کرنا ۔

Under steam/ With steam up / In steam : چالو انجن کے ساتھ یا چلنے کے لئے تیار ۔

Wet steam : مرطوب بھاپ جس میں پانی کے قطرے معلق ہوں ۔

With full or all one's steam : پوری قوت سے : پوری رفتار سے ۔

Steam : (v) (۱) بھاپ سے کھانا پکانا ۔ (۲) لکڑی کو بھاپ سے خم کر دینا ۔ (۳) بھاپ یا بخار نکالنا ۔ (۴) بھاپ بن کر اڑنا یا نکلنا ۔ (۵) بھاپ کے ذریعے زور سے چلنا ۔ (۶) (بول چال) نہایت مستعدی سے کام کرنا : کام میں روز افزوں ترقی کرنا ۔ (۷) بھاپ سے ڈھک جانا (کسی سطح کا) ۔ (۸) (کپڑے چھاپنے میں) بھاپ کے ذریعے رنگ پکانا ۔ (۹) غصہ ہونا : خفا ہونا ۔ (۱۰) دخانی جہاز کے ذریعہ لے جانا ۔

To steam open : (لس دار مادے سے چپکائی ہوئی چیز کو) بھاپ دکھا کر کھولنا یا الگ کرنا ۔

Steam bath : (n) بھاپ جنتر ۔

Steam beer : (n) انتہائی پرجوش بیئر (شراب) جو مغربی امریکا میں پسند کی جاتی ھے ۔

Steam blaster : (n) بھاپ کی چھڑ کائی سے اینٹ یا پتھر کی عمارت یا ساخت کو صاف کرنے والا شخص ۔

Steam boiler : (n) بھاپ : بائلر : بھاپ تیار کرنے کا بائلر : (بھٹی) خاص کر انجن چلانے کے لئے : دخانی جوشدان ۔

Steam-box : (n) (۱) بھاپ دان ۔ (۲) وہ برتن جس میں چیزوں کو (رکھ کر) بھاپ دی جاتی ھے ۔

Steam-car : (n) دخانی موٹر کار : وہ موٹر کار جو پٹرول کی بجائے بھاپ سے چلتی ھے ۔

Steam-chest : (n) بھاپ دان جس سے بھاپ اسٹیم انجن کے نلکے میں پہنچائی جاتی ھے ۔

Steam coal : (n) دخانی کوئلہ : کوئلہ جو بھاپ بائلر گرم کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

Steam cock : (n) ٹونٹی جس سے بھاپ گزرتی ھے ۔

Steam coil : (n) نلکیوں کا لچھا جس سے بھاپ گزرتی ھے ۔

Steam colour : (n) بھاپ کے ذریعے پکایا پختہ بنایا ہوا رنگ ۔

Steam cure : (n) ربر کے سامان کو براہ راست بھاپ دے کر یا بھاپ میں رکھ کر مضبوط اور لچکدار بنانا ۔

Steam distil : (v) بھاپ کے ذریعہ کشید کرنا ۔

Steam distillation : (n) بھاپ کے ذریعے عرق کشی ۔

Steam engine : (n) دخانی انجن : اسٹیم انجن : بھاپی انجن : ریل کا دخانی انجن ۔

Steam fitter : (n) دخانی نلکیاں لگانے یا مرمت کرنے والا شخص ۔

Steam fog : (n) کُہر جو گرم پانی کی سطح پر سے سرد ہوا کے گزرنے سے بنتا ھے ۔

Steam gauge : (n) بھاپ ناپ : دخانی پیما (جو بائلر میں لگا ہوتا ھے اور جس سے بھاپ کے دباؤ کی مقدار معلوم ہوتی ھے ) ۔

Steam generator : (n) گرم پانی کو زیادہ دباؤ پر بھاپ میں تبدیل کرنے کا بڑا آلہ ۔

Steam heat : (n) (۱) حرارت جو دخان سے نکلتی ھے ۔ (۲) قدر حرارت جو پانی کو نقطۂ انجماد پر دخان میں تبدیل کر دیتی ھے ۔

Steam heater : (n) بھاپی گرمالہ : دخانی ہیٹر ۔

Steam iron : (n) استری جس کے ساتھ پانی کا ایک خانہ ہوتا ھے اور پانی استری کی گرمی سے بھاپ میں تبدیل ہو جاتا ھے اور بھاپ نکل کر استری ہونے والے کپڑے پر لگتی ھے ۔

Steam-jacket : (n) بھاپ خول : جاکٹ جس میں بھاپ بھری رہتی ھے اور جس چیز کو گرم رکھنا ہو اسی کے گرد لپیٹ دی جاتی ھے ۔

Steam-jacket : (n) بھاپ خول پہنانا ۔

Steam joint : (n) بھاپ روک جوڑ ۔

Steam-kettle : (n) کیتلی جو مریضوں کے کمرے میں مرطوب گرم فضا قائم رکھنے کے لئے استعمال ہوتی ھے ۔

Steam-locomotive : (n) دخانی ریل کا انجن ۔

Steam metal : (n) تانبے کا بھرت جس پر بھاپ کا اثر بہت کم ہوتا ھے ۔

Steam-navy : (a) دخانی حفارہ : کھودنے کی دخانی کل ۔

Steam-organ : (n) دیکھو Calliope

Steam point : (n) (صاف پانی کا) نقطۂ اُبال ۔

Steam-port : (n) روزنۂ بھاپ : بھاپ نکلنے کا راستہ خصوصاً بھاپ بکس اور اسطوانے کے درمیان ۔

Steam power : (n) دخانی قوت (جس سے کلیں چلائی جاتی ہیں) ۔

Steam radio : (n) ریڈیو کی نشریات (ٹیلیویژن کے مقابلے ، پرانی وضع کی چیز ہونے کے معنی میں) ۔

Steam-road : (n) حرّ دخان کے لئے بنائی ہوئی سڑک ۔

Steam-roller : (n) بھاپ رولر : سڑک کے روڑوں کو چورے اور مسطح بنانے والی دخانی مشین ۔

Steam-room : (n) (۱) (بائلر میں) سطح آب سے اوپر کی خالی جگہ ۔ (۲) کمرہ جو بھاپ سے انتہائی طور پر گرم کر دیا جاتا ھے (جیسا کہ ترکش غسل میں) ۔

Steam-space : (n) دیکھو Space-room

Steam-still : (v) دیکھو Steam-distil

Steam-tight : (n) بھاپ روک : اس قدر مضبوط کہ اسٹیم یا بھاپ کو اندر داخل ہونے یا باہر نکلنے سے روک سکے : بھاپ بند ۔

Steam-trap: (n) بھاپ گیر ۔

Steam-tug : (n) جہازوں کو کھینچنے والی دخانی کشتی ۔

Steam turbine : (n) بھاپ چرخ ۔

Steam up : (v) (۱) بھاپ سے ڈھک دینا : بھر دینا ۔ (۲) (مجازاً) زور

(۳) پر جوش : پر شہوت ۔

Stean : (n) [OE. 'Staen'.] سیال شے رکھنے کا دو دستہ گلی ظرف : گھڑا : صراحی ۔

Steapsin : (n) [Gr. 'Steap'.] باضم : شحم : رطوبت لبلبہ کا خمیر جو چکنائی کی تصبین کرتا ہے ۔

Stear- / Stearo- : جزو ترکیبی بمعنی "شحمہ ترشی کا" ۔

Stearate : (n) (کیمیا) شحمہ : ترشہ کا نمك : نمك شحم ۔

Stearic : (a) شحمہ ترشہ دار : شحمہ ترشے سے متعلق : شحمی ۔

Stearic acid : (n) چربی کا تیزاب : شحمہ ترشہ ۔

Steariform : (a) شحمین سے مشابہ ۔

Stearin / Stearine : (n) [Fr. 'Stearine'.] شحمین : شحمہ : ایك خاص چربیلا مادہ جو ٹھوس حیوانی اور نباتی چربی میں پایا جاتا ہے (عام طور پر یہ Stearic acid کہلاتا ہے) ۔

Stearo- : دیکھو Stear-

Stearone : (n) کیتون (Ketone) جو چربی کے ترشے سے حاصل ہوتا ہے ۔

Stearoptene : (n) [mod. L. 'Stearoptenum'.] پُر ان روغن کا ٹھوس بلوری جز : کافور ۔

Stearoyl : (n) چربی کے تیزاب کا اصلیہ ($C_{17}H_{35}CO$) ۔

Stearyl : (n) چربی کے تیزاب کا اصلیہ ۔

Steatite : (n) [L. 'Steatitis'.] ابرق کی ایك قسم : سنگ صابون : گل سابون : سفید طلق (ابرق) ۔

Steatitic : (a) ورم نسیج شحمی ۔

Steato- : جزو ترکیبی بمعنی "چربی" : "چربی دار" ۔

Steatogene : (a) شحم زا : انحطاط شحم پیدا کرنے والا ۔

Steatogenous : (a) دیکھو Steatogene

Steatoma : (n) شحمی سلعہ ۔

Steatomatous : (a) شحمی سلعہ سے مشابہ یا اس جیسا ۔

دینا : قوت محرکہ دینا : پہنچانا : قوت عمل عطا کرنا ۔
(۳) غصہ دلانا : برانگیختہ کرنا : مشتعل کرنا : اُبھارنا ۔
(۴) (برطانیہ کے پالتو جانور کو) بچہ دینے کے قبل خوب کھلانا تاکہ زیادہ دودھ دے سکے ۔

Steam-valve : (n) دخانی صمام : بھاپ والو ۔

Steam vessels : (n) دخانی جہاز یا کشتی ۔

Steam-whistle : (n) دخانی سیٹی : بھاپ سیٹی ۔

Steamboat : (n) دخانی کشتی : اگن بوٹ ۔

Steamboat : (v) دخانی کشتی سے سفر کرنا ۔

Steamboatman : (n) دخانی کشتی چلانے والا ۔

Steamer : (n) (۱) بھاپ سے کام کرنے والا ۔ (۲) بھاپ دکھانے کا آلہ : وہ برتن جس میں رکھ کر بھاپ دکھائی جاتی ہے ۔ (۳) دخانی جہاز یا کشتی : دخانی موٹر ۔ (۴) ظرف جس میں بھاپ سے کھانا پکتا ہے ۔ (۵) آگ بجھانے کا دخانی انجن ۔ (۶) بھاپ سے چلنے والی گاہنے کی مشین ۔ (۷) ایك قسم کی بط ۔

Steamer : (v) دخانی جہاز سے سفر کرنا ۔

Steamer chair : (n) جہازی آرام کرسی : ٹوٹواں کرسی ۔

Steamer-duck : (n) بطوں کی ایك قسم ۔

Steamily : (adv.) دخانی شکل میں ۔

Steaminess : (n) دخانیت ۔

Steaming : (a) بھاپ دینے والا ۔

Steaming : (adv.) بھاپ بننے کی حد تك ۔

Steaming : (n) وہ فاصلہ جو ایك دخانی جہاز کسی معینہ مدت میں طے کرتا ہے ۔

Steamship : (n) دخانی جہاز : مرصاف ۔

Steamy : (a) (۱) دخانی : بھاپ سے بھرا : بھاپ نکالنے والا : بھاپ سے مشابہ ۔ (۲) دھندلا : کہریلا (خصوصاً آنکھ کی قرنیہ) ۔

Steatopyga : (n) (عضویات) چوتڑوں کا بڑھ جانا (غیر معمولی طور پر جانگھ اور چوتڑ پر اور اندر چربی جمع ہو جانے سے) ۔

Steapygia : (n) چوتڑوں میں چربی : شحمت کفل ۔

Steatopygous : (a) چوتڑوں کی چربی سے مشابہ ۔

Steatorrhea : (n) اسہال شحمی ۔

Steatosis : (n) (مرضیات) فساد شحم عضو : انحطاط شحم ۔

Stech : (v) [Origin unkn.] دیکھو Gormandize

Steddle : دیکھو Staddle

Stedfast : دیکھو Steadfast

Stedman : (n) [f. Fabrian Stedman, its inventor.] باج بدل گھنٹی بجانے کا ایک طریقہ ۔

Stee : (n) [ME. 'Stie'.] دیکھو Ladder

Steed : (n) (۱) (شعر و شاعری ، بلاغت و مزاحاً) گھوڑا خصوصاً سواری کا یا جنگی ۔ (۲) کوئی چیز جس پر گھوڑ سواری کے آسن کی طرح بیٹھا جائے (مثلاً سائیکل) ۔

Steedless : (a) بے اسپ ۔

Steek : (v) [ME. 'Steke'.] بند کرنا ۔

Steek : (v) [ME. 'Steke'.] چبھونا : چھیدنا : جمانا : گاڑنا ۔

Steek : (n) (۱) چبھن : ہوک ۔ (۲) دیکھو Stitch ۔

Steel : (a) [OE. 'Stele'.] (۱) فولاد : اسپات ۔ (۲) فولادی چھری یا سلاخ عموماً گاؤ دم کھردری سطح کی : چاقو ، چھری وغیرہ تیز کرنے کے لئے ۔ (۳) فولادی پٹی کار سٹ کو تنگ اور سخت کرنے یا سایہ کو پھیلانے کے لئے ۔ (۴)(شعر و شاعری ، بلاغت) تلوار ۔ (۵) فولاد کی خاص قسم ۔ (۶) سختی : کڑاپن ۔ (۷) (کھیل کود میں) برداشت : سہار : تاب : قوت تحمل ۔ (۸) (طب) فولاد : آہن آمیز دوا ۔ (۹) کسی چیز کا فولادی حصہ ۔ (۱۰)(جمع) (مالیات) فولاد بنانے والی کمپنیوں کے حصے ۔ (۱۱) فولاد کے بنے اوزار ۔ (۱۲) فولادی صفت ۔

Flowers of steel : آہنی کلورائیڈ (Iron Chloride) جو لوہے کے برادوں کو نوشادر کے ساتھ گرم کرنے سے بنتا ہے ۔

Tincture of steel : آہنی کلورائیڈ کا محلول یا مصبوغ (Tinctube) ۔

True as steel : بالکل سچا ۔

Steel : (v) (۱) فولاد کی تہ جمانا یا دھار بنانا ۔ (۲) فولاد سے مشابہ بنانا ۔ (۳) (مجازاً) سخت بنانا : کڑا کرنا ۔

Steel : (a) (۱) فولادی : فولاد کا بنا ہوا : فولاد سے مشابہ ۔ (۲) (مجازاً) سخت : کڑا ۔

Steel band : (n) جزائر الغرب الہند کا بینڈ باجا جس میں تیل کے ڈرم سے بنائے گئے آلات استعمال ہوتے ہیں ۔

Steel bronze: (n) بھرت جس میں بانوے فی صد کانسا اور آٹھ فی صد ٹین ہوتا ہے ۔

Steel-clad : (a) ہتھیار بند : اونچی (سر سے پا تک ہتھیار بند سپاہی) ۔

Steel concrete : (n) فولاد آمیز کنکریٹ ۔

Steel crusher : (n) فولاد کچلنی ۔

Steel-cut : (a) (۱) یکساں سائز میں کٹا ہوا یا چورا ہوا ۔ (۲) فولادی اوزار کے ذریعے پہلو دار بنایا ہوا ۔

Steel driver : (n) وہ مزدور جو ڈائنامائٹ وغیرہ لگانے کے لئے چٹانوں یا زمین میں ہتھوڑے کے ذریعے سوراخ کرتا تھا ۔

Steel-engraver : (n) فولادی تختی پر کندہ کرنے والا ۔

Steel-engraving : (n) فولادی تختی پر کندہ کاری : فولادی تختی سے نقش لینا ۔

Steel eraser : (n) مٹانے والا آلہ جس میں دستہ اور تیز پھل بنا رہتا ہے ۔

Steel-face : (v) (کندہ کاری کی تانبے کی پلیٹ کو) نکل فولاد سے برقی قلعی کے ذریعے زیادہ دیرپا بنانا ۔

Steel glass : (n) فولادی آئینہ ۔

Steel rain : (n) فولاد کی طرح دانہ دار ساخت ۔

Steel gray : (n) خفیف یا ہلکا ارغوانی مائل گہرا بھورا رنگ ۔

Steel-hardened : (a) سخت سطح کا بنایا ہوا ۔

Steel-head : (n) (۱) شمالی امریکا کی ایک مچھلی ۔ (۲) سرخ بطخ ۔

**Steel-hearted : (a)** سخت : سخت دل ؛ بہادر : سنگدل ۔

**Steel helmet : (n)** دیکھو Stahihelm

**Steel-mill : (n)** (۱) فولاد کا کارخانہ ۔ (۲) کافی ، جئی وغیرہ کوٹنے کا کارخانہ ۔

**Steel pen : (n)** (۱) فولاد قلم : جس کی نب پھٹی رہتی ھے ۔ (۲) دو پا کھلا کوٹ (جس کے پیچھے کا دامن گاؤ دم ھو) ۔

**Steel plate : (n)** فولادی تختی (کندہ کاری میں یا جنگی جہاز کی زرہ کے طور پر استعمال ھونے والی) ۔

**Steel-trap : (n)** پھندا جس میں دندانہ اور کمانی فولاد کی بنی ھوتی ھے ۔

**Steel-trap : (a)** نہایت تیز : تیز فہم ۔

**Steel-wool : (n)** فولادی روئی (ایک مخرش مادہ) ۔

**Steelbow : (n)** (اسکاچستانی قانون) وہ مویشی جو لگان دار کو زمیندار کی طرف سے ملتے تھے اور لگان داری کے اختتام پر انہیں لوٹا دینا پڑتا تھا ۔

**Steeled : (a)** فولادی : فولاد کا بنا ھوا ۔

**Steeler : (n)** دیکھو Stealer

**Steeler : (n)** (۱) دھار دار اوزار کو تیز کرنے والا ۔ (۲) (کارسٹ میں) فولادی پٹی لگانے والا ۔

**Steelie/ Steely : (n)** لوھے کا انٹا : لوھے کی گولی (کھیلنے کی) ۔

**Steelification : (n)** فولاد بنانا : فولاد میں منتقل کرنا ۔

**Steelify : (v)** فولاد بنانا : فولاد میں منتقل کر دینا ۔

**Steeliness : (n)** (۱) فولادی پن ۔ (۲) سختی : بے دردی ؛ تندی : سخت گیری ۔

**Steeling : (a)** (۱) فولادی (لوھے) کی دھار یا نوک بنانا ۔ (۲) فولاد میں تبدیل کرنا ۔ (۳) کندہ کاری کی پلیٹ پر فولادی تہ چڑھانا (دیرپا بنانے کے لئے) ۔ (۴) کسی مشین کا فولادی حصہ ۔

**Steelless : (a)** بے فولاد ۔

**Steellike : (a)** فولاد نما : فولاد سے مشابہ ۔

**Steelmaker : (n)** فولاد ساز ۔

**Steelmaking : (n)** فولاد سازی ۔

**Steelman : (n)** دیکھو Steelmaker

**Steelmaster : (n)** دیکھو Steelmaker

**Steelwork : (n)** فولادی سامان ۔

**Steelworker : (n)** فولاد کے کارخانہ میں کام کرنے والا مزدور ۔

**Steelworks : (n)** کارخانۂ فولاد ۔

**Steely : (a)** (۱) فولادی ۔ (۲) فولاد نما : فولاد سے مشابہ ۔ (۳) بہت سخت اور پھوٹك (جو وغیرہ) ۔ (۴) (شخص) کڑا : سخت : بے درد : تند ۔ (۵) (اون) جس میں قدرتی شکن اور لچکیلا پن نہ ھو ۔

**Steely : (n)** دیکھو Steelie

**Steelyard : (n)** (۱) ٹیمس (Thames) ندی کے شمالی کنارے لندن میں پل کے اوپر کا وہ مقام جہاں Hanse کے تجار کا ادارہ تھا : اس ادارے کے تجار ۔ (۲) اسی قسم کا کوئی ادارہ صوبائی شہر میں ۔ (۳) Steel-yard کے احاطے کا شراب خانہ ۔

**Steelyard : (n)** قبان : تك : لوھے کی ترازو جس میں دو بازو ھوتے ہیں : ایك میں وزن کرنے کی چیز رکھتے ہیں اور دوسری پر درجے کئے ھوتے ہیں : باٹ ان پر ادھر ادھر حرکت کرتا رہتا ھے جب ٹھیك موقع پر آجاتا ھے تو صحیح وزن ھو جاتا ھے ۔

**Steen : (n)** [OE. 'Stacnan'.] (کھدائی وغیرہ میں) پتھر ، اینٹ یا دوسرے مادے کا استر لگانا یا چُنائی کرنا ۔

**Steen : (a)** [Prob. by shortening alter of Sixteen.] (عامیانہ) کئی : بہت سے ۔

**Steen brass/ Steenbrass : (n)** جنوبی افریقہ کی بعض قسم کی مچھلیوں کا نام ۔

**Steenbok : (n)** [Du. 'Steen + bok'.] چھوٹے افریقی ہرن کی ایك قسم : افریقی بارہ سنگھا ۔

**Steening/ Steining / Staying : (n)** پتھر ، اینٹ وغیرہ کی چنائی ۔

**Steenkirk/ Steinkirk : (n)** [Fr. 'Steinkerke, Steinkerque'.] (تاریخ)

ایک قسم کا گلوبند نیز چند اور ملبوسات جن کو یہ نام جنگ سٹین کرک واقع بلجیم کی یادگار میں دیا گیا تھا۔

Steentjie : (n) [Afr. dim. of Steenbras'.] جنوبی افریقہ کی ایک سمندری مچھلی۔

Steep : (n) (۱) تر کرنا : بھگونا۔ (۲) خسائدے کا پانی (یعنی وہ پانی یا سیال جس میں کوئی چیز گھولی جائے)۔ (۳)دیکھو Rennet ۔

Steep : (a) [OE. 'Steap'.] (۱) سیدھا ڈھلوان (پہاڑی ، ٹیلا وغیرہ)۔ (۲) (ڈھلان ، سیڑھی وغیرہ) کھڑی۔ (۳)(مجازاً) کٹھن : دشوار : محنت طلب : جاہ طلب۔ (۴) (نابرابری ، تخالف وغیرہ) شدید : سخت۔ (۵)(عام) بے حساب : بے شمار : حدود معقولیت سے متجاوز : حد سے بڑھا ہوا۔ (۶) مبالغہ آمیز : ناقابل یقین۔ (۷) ناواجب : نامناسب : نا قابل قبول : بیجا۔

Steep : (n) (۱) کڑاڑا : کھڑی چٹان : ڈانگ : سیدھا ڈھلوان۔ (۲) (شعر و شاعری) آسمان۔

Steep : (v) دفعتاً ڈھلوان ہو جانا۔

Steep : (v) [OE. 'Stepan'.] (۱) تر کرنا : بھگونا : شرابور کرنا : ڈبونا۔ (۲) (چہرہ ، ہاتھ پاؤں وغیرہ) دھونا۔ (۳)(کہرا ، بھاپ ، دھواں وغیرہ کا) چھا جانا : بھگو دینا۔ (۴) (ہتھیار وغیرہ کو) خون ، زہر وغیرہ میں ڈبونا۔ (۵) بے حس کر دینا: مخبوط کر دینا : دماغ مختل کر دینا۔ (۶) بھگونا : آلودہ ہونا : رنگنا (کسی صفت میں) : سرشار ہونا۔ (۷) بھگویا جانا : تر کیا جانا۔

Steep : (a) بھگونے والا : تر کرنے والا۔

Steep-down : (a) دیکھو Precitpitous

Steep-to : (a) (بحری) (ساحل) بہت زیادہ ڈھلوان۔

Steep-up : (a) کھڑا : عمودی۔

Steepen : (v) (۱) ڈھلوان بنانا یا ہونا۔ (۲) (مجازاً) جمع ہونا : انبار ہونا : اکٹھا ہونا۔

Steeper : (n) (۱) بھگونے والا شخص : تر کرنے والا شخص۔ (۲) خسائدے کا برتن : بھگونے کا برتن۔

Steepish : (a) کسی قدر سیدھا ڈھلوان۔

Steeple : (n) [OE. 'Stepel'.] (۱) لاٹھ : منارہ : کوئی بلند عمارت خصوصاً گرجے کا منار جس کی چوٹی گاؤ دم اور نوکدار ہو۔

Steeple : (v) لاٹھ کی شکل میں ترتیب دینا۔

Steeple bells/ Steeple bell-slower : (n) ایک پھول کا نام یا اس کا پودا۔

Steeple-bush : (n) دیکھو Hardhack

Steeple chase : (n) (۱) گھڑ دوڑ ایسے علاقے میں جہاں مصنوعی کھائیاں اور باڑیں وغیرہ ہوں : کھائی باڑ گھڑ دوڑ۔ (۲)اس قسم کا ایک کھیل جو خلوت خانہ میں کھیلا جاتا ہے۔ (۳)دیہات میں یا رکاوٹ بھرے راستے پر پیدل دوڑ۔

Steeple chase : (v) کھائی باڑ دوڑ میں گھڑ سواری کرنا یا گھڑ سواری کی مشق کرنا۔

Steeple-chaser : (n) (۱) کھائی باڑ گھڑ دوڑ میں شریک ہونے والا سوار۔ (۲) ایسی گھڑ دوڑ کا سدھایا ہوا گھوڑا۔

Steeple-clocked : (a) موزے کی ساق پر منارہ شکل ریشمی کام۔

Steeple crown : (n) (۱) (ہیٹ کی) نوکداری لمبی چند یا۔ (۲) نوکدار چند یا کی ہیٹ۔

Steeple-house : (n) منارہ دار عمارت جو کوئکر (Quakers) گرجا کی جگہ استعمال کرتے تھے۔

Steeple jack : (n) وہ شخص جو مناروں پر چڑھ کر مرمت کرنا جانتا ہو :منار مزدور۔

Steeple-jack : (v) مناروں پر چڑھ کر مرمت کرنا۔

Steeple-roofed : (a) بہت اونچی چھت والا۔

Steeple skull / Steeple head : (n) گاؤ دم سر: گاؤ دم سری : دیکھو Oxycephaly ۔

Steeple-top : (n) (۱) سر منارہ۔ (۲) قطبی وہیل جس کے نتھنے مخروطی شکل کے ہوتے ہیں۔

Steepled : (a) منار دار۔

Steepleless : (a) بے منارہ۔

Steeplelike : (a) مناره نما : لاٹھ کی شکل کا۔

Steeplewise : (adv.) مناره وضع ۔

Steeply : (adv.) (۱) یکایک : عموداً : کھڑا ہی کھڑا ۔ (۲) تیزی سے ۔

Steeply : (a) ڈھلوان۔

Steepness : (n) ڈھلوان : عمودیت : کھڑا ہونا ۔

Steepwater : (n) خساندے کا پانی : وہ محلول جو غلے کو پانی میں بھگونے سے بنتا ہے اور نشاستہ بنانے میں کام آتا ہے ۔

Steepwort : (n) دیکھو Butterwort

Steer : (n) [OE. 'Steor'.] بچھڑا (خصوصاً خصی جو کھانے کے لئے پالا جاتا ہے) ۔

Steer : (n) (۱) چلانا : کھینا : رہبری : قیادت : حکومت ۔ (۲) سکان : پتوار ۔

Steer : (v) [OE. 'Stieran'.] (۱) جہاز کو کھینا : جہاز چلانا ۔ (۲) چلانا (دستے یا پہیے وغیرہ سے موٹر ، غبارہ وغیرہ) ۔ (۳) (بول چال شعر) کسی خاص سمت رخ پھیرنا یا چلانا۔ (۴)(جہاز کا) چلایا جانا ۔ (۵)رہنمائی کرنا : رہبری کرنا (بھیڑ میں ٹیرھے میڑھے راستے پر) ۔ (۶)(عام) خوش اُسلوبی سے کام کرنا یا کام نکالنا : پھنسانا ۔ (۷) (بے جان چیز کا) مقررہ رستے پر چلنا ۔

To steer a (one's) course : اپنے رستے پر سیدھے چلنا ۔

To steer clear of : نکال لے جانا : بچنا : کنارہ کرنا ۔

To steer large : (۱) دونوں پہلو ہوا کے رخ کر کے چلانا ۔ (۲) سکان کو موڑ کر جہاز کو بے قاعدہ طور پر چلانا ۔

To steer small : جہاز کو تقریباً سیدھا چلانا ۔

Steer : (a) مضبوط : سخت ۔

Steer joint : (n) اداره (مثلاً قمار خانہ) جو دلالوں سے کام لیتا ہے ۔

Steerability : (n) کھیوے جانے کی قابلیت یا صلاحیت ۔

Steerable : (a) کھینے کے قابل : جس کی حرکت قابو میں ہو ۔

Steerage : (n) (۱) کھینا : (جہاز) پتوار کے ذریعے چلایا جانا یا کھینے کی قابلیت : پتوار کا عمل جہاز پر ۔ (۲) جہاز کے پچھلے حصے کی وہ جگہ جو سستے کرائے والے مسافروں کے لئے مخصوص ہوتا ہے۔ (۳) (جنگی جہاز) چھوٹے افسروں اور محرروں وغیرہ کے قیام کی جگہ ۔ (۵)کشتی جہاز وغیرہ کو چلانے کے آلات ۔ (۶) عنان حکومت ، عنان زندگی : طرز عمل ۔

Steerage : (adv.) سستے کرائے والے مسافروں کے لئے مخصوص درجے میں ۔

Steerage passenger : (n) (جہاز) سستے کرایہ والے مسافر ۔

Steerage-way : (n) جہاز کی اتنی رفتار کہ پتوار اسے قابو میں رکھ سکے : پتوار کے قابل رفتار ۔

Steerer : (n) (۱) جہاز راں : جہاز چلانے والا ۔ (۲) (امریکی عامیانہ) ٹھگ جو آدمیوں کو جھانسا دے کر جائے مقررہ پر لے جاتا ہے (لوٹنے کی غرض سے) : دلال ۔ (۳) کوئی چیز جو اپنا رستہ مقرر کرتی ہے : وہ چیز جو چلائی جاتی ہے (مثلاً جہاز) ۔

Steerhide : (n) بچھڑے کا چمڑا : بیل کا چمڑا ۔

Steering : (n) (۱) کھینا : چلانا ۔ (۲) پتوار کا عمل جہاز پر ۔ (۳)سمت راں گیرہ : سمت راں ۔ (۴) حکومت : انتظامیہ ۔

Steering : (a) چلانے والا : کھینے والا ۔

Steering bridge : (n) پل جہاں سے جہاز چلایا جا سکتا ہے ۔

Steering comittee : (n) (امریکا) مجلس انتظامیہ : انتظامیہ کمیٹی ۔

Steering gear : (n) سمت راں گیرہ ۔

Steering lock : (n) موٹر کے پہیوں کے گھومنے کی حرکت : موٹر کے پہیوں کا زیادہ زاویائی گھماؤ ۔

Steering oar : (n) دنبالہ کشتی کا چپو ۔

Steering wheel : (n) سمت راں : سمت بدلنے والا آلہ یا پہیا (جہاز موٹر سائیکل وغیرہ کا)۔

Steerling : (n) چھوٹا بچھڑا یا بیل ۔

Steersman : (n) (۱) جہاز راں : جہاز چلانے والا ۔ (۲) (مجازاً) مشین چلانے والا : چلانے والا : راں ۔ (۳) بیڑا (لٹھوں کی ٹھاٹ) کھینے والا ۔

Steery : (n) (اسکاچستان) شور و غل : افراتفری : ہنگامہ : شورش ۔

Steeve : (n) (بحری) بادبانی شہتیر کا اوپر کی طرف جھکاؤ : زاویہ جو اس طرح بن جائے۔

Steeve : (n) (بحری) لمبی بلی جو جہاز میں مال بھرنے کے لئے استعمال کی جاتی ہے۔

Steeve : (v) [Origin unkn.] بادبانی شہتیر کو اوپر کی طرف جھکا ہوا رکھنا۔

Steeve : (v) [Fr. 'Estiver'.] بلی سے مال بھرنا : ٹھونس ٹھونس کر بھرنا۔

Steg : (n) [ME. 'Stegg'.] دیکھو Gander

Steg : (v) (اسکاچستان) دیکھو Stalk

Steg-/ Stego- : جزو ترکیبی بمعنی "پوشہ"۔

Steganographer : (n) رمز نگار۔

Steganographical : (a) رمز نگاری سے متعلق۔

Steganographist : (n) رمز نگار۔

Steganography : (n) [mod. L. 'Steganograhia'.] رمز نگاری : اشارات نگاری : رمز نویسی۔

Steganopod : (n) [mod. L. 'Steganopodes'.] پردہ پا پرند : قسم حَوصل۔

Steganopoda : (a) پردہ پا۔

Steganopodan : (a) پردہ پا پرندوں سے متعلق۔

Steganopodous : (a) دیکھو Steganopoda

Stego- : جزو ترکیبی بمعنی "غلاف" : "پوشہ"۔

Stegocarpous : (a) پوشۂ ثمر۔

Stegocephalian : (n) دیکھو Steconocephalous

Stegocephalian : (n) متحجر صفدغی (مینڈک)۔

Stegocephalous : (n) پوشہ سراں سے متعلق۔

Stegomyia : (n) زرد بخار کا مچھر۔

Stegophilist : (n) [Gr. 'Stegos' + -phil(e) + ist.] عمارت پر چڑھنے والا۔

Stegosaur / Stegosaurus : (n) پوشۂ سوسمار۔

Stegosauria : (n) پوشۂ سوسماران۔

Stegosaurian : (a) سوسماران پوشہ سے متعلق۔

Stegosaurian : (n) پوشہ سوس۔

Stein: (n) [G.] مٹی کا بنا ہوا گلاس (خصوصاً بیئر کے لئے) : اس گلاس بھر بیئر (شراب)۔

Steinbock/ Steinboc : (n) آلپس کی پہاڑی بکری۔

Steinkirk : (n) دیکھو Steenkirk

Stela : (n) [L.] (۱) سیدھا یا تصویر یا کتبہ دار ستون یا پتھر کی سل : خصوصاً قبر کا تعویذ : کھڑا کتبہ۔ (۲) (نباتیات) عرقی پودوں کے تنے اور جڑوں کا شاخی استوانہ : ستون عروقی : قلب عروقی۔ (۳) دیوار کا وہ حصہ جس پر کچھ لکھا ہوا ہو۔ (۴) ستون کی شکل میں کوئی یادگار۔

Stele : (n) [Gr.] دیکھو Stela

Stell : (v) [OE. 'Stellan'.] (۱) جمانا : گاڑنا۔ (۲) خاکہ کھینچنا : نقشہ اتارنا۔

Stell : (n) (اسکاچستان) بھیڑوں یا مواشی کے لئے بند احاطہ۔

Stell : (n) [Origin unkn.] (۱) نالا : گڑھا۔ (۲) ندی ، چشمہ۔

Stella : (n) [L.] (۱) (حیوانیات) حیوان مرجانی کے جسم پر کا ستارہ نما ابھار۔ (۲) (قلم) ستارہ نما بلور۔

Stellar : (a) [late L.' Stellaris'.] (۱) ستاروں کا : ستاروں سے متعلق : نجمی : کوکبی۔ (۲) ستارہ نما : ستارہ صورت : ستاروں کی مرتب : کرن دار (عموماً بلور کے لئے)۔ (۳) نمایاں : اول : سر بر آوردہ : خاص : اہم۔ (۴) ممتاز : نمایاں : برتر : افضل۔

Stellar eclipse : (n) ستاروں کا گہن۔

Stellar energy : (n) نجمی توانائی : ستاروں کی داخلی توانائی : ستاروں سے نکلنے والی توانائی۔

Stellar wind : (n) گرم گیس جو ستاروں سے بین النجومی خلا میں نکلتی رہتی ہے ۔

Stellaria : (n) [L.] جنس قرنفل : جنس لونگ ۔

Stellate : (a) [L. 'Stellatus'.] (۱) (آسمان) ستاروں بھرا ۔ (۲) ستارہ نما ؛ ستارہ صورت ؛ ستاروں کی طرح مرتب ؛ کرن دار ؛ (نباتیات) ستارہ مکھی ۔

Stellate : (n) ستارہ نما سوزن اسفنج ۔

Stellate cell : (n) ستارہ نما خلیہ ۔

Stellate-crystal fungus : (n) فطرومہ جو بعض اوقات بیماری لگے گنے میں ہوتا ہے ۔

Stellate ganglion : (n) عقدۂ نجمیہ ۔

Stellated : (a) دیکھو Stellate.

Stellately : (adv.) ستاروں کی طرح ؛ ستاروں کی صورت میں ۔

Stellectomy : (n) عقدہ براری ۔

Stellenbosch : (v) (فوجی عامیانہ) بغیر باضابطہ تذلیل یا عتاب ظاہر کئے ہوئے کسی فوجی افسر کو نا اہلیت کی بنا پر کسی معمولی خدمت پر منتقل کر دینا ۔

Stellerid : (n) [Fr. 'Stelleride'.] تارا مچھلی : نجم البحر ۔

Stelleridan : (n) دیکھو Stellerid

Stelliferous : (a) [L. 'Stellifer'.] (۱) ستاروں بھرا ۔ (۲) (حیاتیات) ستارے نما نشانات والا ۔

Stellification : (n) ستاروں میں تبدیل کر دینا ۔

Stelliform : (a) ستارہ صورت : شعاع دار ۔

Stellify : (v) [OFr.'Stellifier'.] (کسی شخص یا چیز کو) ستارے میں یا مجموعۂ ستارے میں تبدیل کر دینا ؛ ستاروں کے درمیان رکھنا ۔

Stellio : (a) [L.] تارا چھپکلی جس کے جسم پر تارا نما پھول ہوتے ہیں ۔

Stellion : (n) [L. 'Stellioon'.] دیکھو Stellio

Stellionate : (n) [L. 'Stellionatus'.] دھوکا ؛ فریب (ہر طرح کا) ۔

Stellular : (a) [late L. 'Stellula'.] ستارچہ رو ؛ ستارچہ نما ؛ ستاروں جڑا ۔

Stellulate : (a) ستارچہ نما ۔

Stem : (n) [OE. 'Stemn, Stefn'.] (۱) تنا (درخت ، جھاڑی یا بوٹی کا) ؛ ساق ۔ (۲) چھوٹی شاخ ؛ ڈالی ؛ ساقہ ۔ (۳) ڈنڈی ؛ ساق (مثلاً شراب کے گلاس کی) ۔ (۴) موسیقی کے نقشے میں عمودی خط آواز کے اتار چڑھاؤ کے لئے ۔ (۵) گھڑی کوکنے کی مختلف کھونٹیاں ؛ دستۂ کوک ۔ (۶) تمباکو کے پائپ کی نلی ۔ (۷) اصل لفظ یا مادہ جس میں تصریحی علامات اور لاحقے وغیرہ لگائے جاتے ہیں ۔ (۸) (کسی خاندان یا نسل کا) شجرہ ؛ نسب نما ۔ (۹) حرف کی عمودی لکیر ۔ (۱۰) تھرما میٹر کی نلکی ۔ (۱۱) شاہراہ ؛ خاص راستہ ۔ (۱۲) بعض تالوں کا گول حصہ جس میں کنجی گھومتی ہے ۔ (۱۳) بٹن کے ساتھ ساق نما دھاگے ۔ (۱۴) ڈنڈی یا تنے سے مشابہ کوئی چیز ۔

Stem : (n) [OE. 'Stemn, Stefn'.] (۱) پیش جہاز کا کھڑا منحنی شہتیر : جہاز کا سب سے اگلا حصہ جس کے اوپر کے اطراف کے حصے بندھے ہوتے ہیں ۔ (۲) پیش جہاز یا پیش کشتی ؛ دماغہ ۔

From stem to stem : اس سرے سے اُس سرے تک ؛ تمام جہاز میں ۔

To give (a ship) the stem : (جہاز کو) پھالی سے چیر دینا ؛ پھالی مارنا ۔

Stem : (n) (۱) روک ؛ رکاوٹ ؛ بند ۔ (۲) اِسکی (Ski) میں خود کو روکنا ۔

Stem : (v) [ON. 'Stemma'.] (۱) روکنا یا بند کرنا (ندی ، نالے وغیرہ کو) ۔ (۲) (جسم کے کسی حصے کو) مضبوطی سے جمانا ۔ (۳) ڈاٹ لگانا (سوراخ وغیرہ میں بازو کی تہ پر) ۔ (۴) (اسکی میں) خود کو روکنا ؛ رفتار سست کرنا ۔ (۵) مقابلہ کرنا؛ روکنا (موج ، سیلاب وغیرہ کا) ۔ (۶) اسکی (Ski) میں ایڑی پر باہر کی طرف زور دینا ؛ اس طرح رفتار کم کرنا ۔

Stem : (v) (۱) (جہاز کا رخ) مدو جزر ، موج ، آندھی وغیرہ کے خلاف کر دینا ۔ (۲) (تیراک ، پرند وغیرہ کا) پانی یا ہوا کے خلاف تیرنا یا اڑنا (موج، ہوا وغیرہ کا) ؛ مقابلہ کرنا ؛ سینہ سپر ہونا ۔ (۳) (مجازاً) خلاف جانا ؛ مقابلہ کرنا ؛ باد مخالف کا سامنا کرنا ۔ (۴) پیش جہاز کو سیدھ میں رکھنا ؛ جہاز کو مقررہ راستے پر لے جانا ؛

جہاز کا مقررہ راستے پر جانا۔

Stem : (v) ڈنڈی نکال دینا (خصوصاً تمباکو کی)۔

Stem : (v) [ME. 'Stefnen'.] مقررہ وقت میں (جہاز پر) کوئلہ لادنے کا ٹھیکہ لینا یا لادنا۔

Stem anchor : (n) (بحری) مستك لنگر۔

Stem back : (v) کس کر پکڑنا یا اڑنا تاکہ کوئی کھینچ کر نہ لے جا سکے۔

Stem-bed : (n) (ارضیات)طبق (زمین)جس میں درختوں کے تنے ہوں۔

Stem bok : (n) دیکھو Steenbok

Stem borer : (n) ایك کیڑے کا پہل روپ جو درحت کے تنے میں سوراخ کر دیتا ھے : تنے کا کیڑا۔

Stem bud : (n) دیکھو Plumule

Stem composition : (n) اصل لفظ یا مادے کی ساخت۔

Stem leaf : (n) ساقوی پتا : ساقہ نمو پتا۔

Stem length : (n) بیٹھے ہوئے آدمی کی لمبائی (جو کرسی کی نشست سے اوپر کی طرف ناپی جاتی ھے)۔

Stem rust : (n) گیہوں اور بعض دوسری گھاسوں کی ایك تباہ کن بیماری : مورچہ روگ۔

Stem stitch : (n) (کشیدہ کاری) ڈنڈی بنانے کا ٹانکا۔

Stem-winder : (n) (۱) بے چابی گھڑی۔ (۲) (عام) اول درجے کی کوئی چیز : اعلیٰ درجے کا آدمی۔ (۳) درخت گرانے کی گیرہ دار مشین۔

Stem-winding : (a) (امریکا) کھونٹی کے ذریعے کوکی جانے والی (گھڑی)۔

Stem gun / Stemgun : (n) ایك قسم کی قرابین : اسٹین گن۔

Stemflow : (n) (جنگل میں) بارش کے پانی کا درختوں کے تنے سے ہو کر زمین پر آنا۔

Stemform : (n) اصل یا خاندانی شکل۔

Stemhead : (n) پیش جہاز کا اوپری حصہ۔

Stemless : (a) بے ڈنڈی کا : بے ساقہ : بے تنا۔

Stemlet : (n) ساقچہ : چھوٹی سی ڈنڈی۔

Stemlike : (a) ساق نما : تنا نما۔

Stemma : (n) [Gr. 'Stemma'.] (۱) شجرۂ نسب : نسب نما۔ (۲) شجرہ (متن) کتاب۔ (۳) (حیوانیات) چشم بسیط : چشم مرکب کا کوئی خانہ : چشمك : چشم حشرہ۔

Stemmatiform : (a) شجرۂ نسب سے مشابہ : نسب نامہ کی شکل کا : چشم بسیط سے مشابہ۔

Stemmatous : (a) شجرۂ نسب یا چشم بسیط سے متعلق۔

Stemmed : (a) ڈنڈی دار : ساق دار۔

Stemmed : (a) ڈنڈی نکالا ہوا۔

Stemmer : (n) (۱) ڈنڈی نکالنے والا : وہ شخص جو تمباکو کو بناتے وقت اس کی ڈنڈیاں نکالنے پر مامور ہو۔ (۲) (کان کنی) (بارود کی تہ پر) ڈاٹ لگانے والا فلزی چھڑ۔ (۳)(عام) سڑکوں پر بھیك مانگنے والا۔

Stemmery : (a) وہ عمارت یاجگہ جہاں تمباکو کی ڈنڈی نکالی جاتی ھے۔

Stemminess : (n) لمبی ڈنڈی والا ہونا : ڈنڈی دار ہونا : تنا دار ہونا۔

Stemmy : (a) لمبی ڈنڈی والا : ڈنڈی دار۔

Stempiece : (n) لکڑی کے بنے جہاز کا وہ شہتیر جو پیش جہاز سے لگا رہتا ھے (جہاز کے بیچ میں بادبان کو تھامے رکھنے والے شہتیر کے نیچے)۔

Stemple/ Stempel : (n) [L. G. 'Stempel'.] کان کے رستے کا آڑا شہتیر (کسی خاص مقصد کے لئے مثلاً سہارے ، قدمچے وغیرہ کا کام دیتا ھے)۔

Stempost : (n) پیش جہاز : دماغہ۔

Stemson : (n) (بحری) (لکڑی کے جہاز میں) وہ شہتیر جو پیش جہاز اور پیندے کے شہتیروں کے مقام اتصال کے زاویہ پر لگا رہتا ھے۔

Sten- / Steno- : جزو ترکیبی بمعنی "تنگ" اکثر علمی اصطلاحات میں مستعمل ھے۔

Sten/ Sten gun : (n) ایك قسم کی قرابین : اسٹین گن۔

Stenanthium : (n) [L.] سدا بہار گھنٹی دار پودوں کی ایک جنس ۔

Stench : (n) [OE. 'Stenc'.] (۱) بدبو : سڑاند : عفونت ۔ (۲) کوئی بدبو دار شے ۔

Stench bomb : (n) متعفن بم : وہ بم جو پھٹنے پر تعفّن پیدا کرتا ھے ۔

Stench-pipe : (n) بیت الخلا کا پائپ جس سے متعفن گیس باہر نکلتی ھے ۔

Stench trap : (n) بد رو میں کوئی کھٹکا یا آڑ جو بدبو کو باہر نکلنے یا اوپر چڑھنے سے روکتی ھے ۔

Stenchful : (a) بدبو دار : متعفن ۔

Stenchy : (a) بدبو دار ۔

Stencil : (n) (۱) دھات کی پتلی سی تختی جس میں کاٹ کر حروف یانقش وغیرہ بنائے جاتے ہیں اور اس کے ذریعے سے کسی سطح پر نقاشی کی جاتی ھے : نقش ساز تختی : چربہ : اسٹینسل ۔ (۲) ایسے حروف یا بیل بوٹے ۔ (۳) اس طرح چربے اتارتے میں استعمال ہونے والا رنگ ۔ (۴)اسٹینسل سے مشابہ کوئی چیز : بے لطف اور غیر دلچسپ تکرار (مثلاً کسی نئے خیال یا منصوبے کی) ۔ (۵) (سفال گری) وہ مسالا جو ظروف پر نقش اتارنے یا میناکاری میں نقوش کے ان حصوں کو جنہیں رنگنا نہیں ھے روغن سے بچا کر رکھنے کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

Stencil : (v) کسی سطح پر نقش ساز تختی سے نقاشی کرنا : کسی سطح کو ایسے نقوش سے سجانا : تختی کو سطح پر رکھ کر کوچی سے رنگ بھرنا ۔

Stencil-brush : (n) نقش ساز تختی سے نقش ابھارنے میں استعمال ہونے والی کوچی ۔

Stencil knife : (n) نقش ساز تختی بنانے کی چھری ۔

Stencil paper : (n) مضبوط حریری کاغذ جس پر پیرافین یا دوسرے مادے کی تہ چڑھی ہوتی ھے ۔

Stencil plate : (n) نقش ساز تختی : چربہ تختی : چربہ اسٹینسل ۔

Stencilize : (v) (۱) نقش ساز تختی کے ذریعے نقش ابھارنا ۔ (۲) نقش ساز تختی بنانا ۔

Stenciller : (n) نقش ساز تختی سے نقش کرنے والا ۔

Stend : (n) [ME.] (اسکاچستان) جست : زقند : چھلانگ : پھلانگ ۔

Stend : (n) جست لگانا: زقند بھرنا: پھاندنا: پھلانگنا: چھلانگ لگانا ۔

Stenecious : (a) مخصوص ماحول میں رہنے یا زندہ رہنے والا ۔

Steneosaurus : (n) [mod. L.] متحجر تنگ منقار سوسمار کی ایک جنس ۔

Stengun : (n) ایک قسم کی چھوٹی مشین گن ۔

Steno : (n) مختصر نویس : اسٹینو گرافر ۔

Steno- : دیکھو Sten-

Stenobathic : (a) (بحری جسم نامیہ) کم گہرائی میں رہنے والا ۔

Stenobenthic : (a) دیکھو Stenobathic

Stenocardia : (n) دیکھو Angina pectoris

Stenocarpus : (n) آسٹریلیا کے درختوں کی ایک جنس جس کی لکڑی عمارتی کاموں میں آتی ھے ۔

Stenocephalic : (a) غیر معمولی یا بے حد تنگ سر والا : تنگ سر ۔

Stenocephaly : (n) انتہائی تنگ سری ۔

Stenochrome : (n) بہرنگ چھاپ ۔

Stenochromy : (n) بہرنگ چھپائی : ایک ہی داب میں کئی رنگ کی چھپائی ۔

Stenoderm : (n) ایک قسم کی چمگادڑ جس کے بازو سکڑے ہوئے ہوتے ہیں ۔

Stenodermine : (a) سکڑے ہوئے بازو والی چمگادڑ سے متعلق ۔

Stenodermine : (n) دیکھو Stenoderm

Stenog : (n) دیکھو Steno

Stenog : (v) مختصر نویسی کرنا ۔

Stenogamous : (a) محدود جگہ میں جفتی کرنے والے (کیڑے) ۔

Stenogastric : (a) تنگ معدہ : (بعض کیڑے) جن کا معدہ بہت پتلا ہوتا ھے ۔

Stenograph : (n) مختصر نویسی کرنا : مختصر نگاری کرنا ۔

**Stenographer : (n)** مختصر نویس ؛ اسٹینو گرافر ۔

**Stenograhic : (a)** مختصر نویسانہ ۔

**Stenographical : (a)** مختصر نویسی سے متعلق ۔

**Stenographically : (adv.)** مختصر نویسی کے طور پر ۔

**Stenography : (n)** (۱) فن مختصر نویسی ؛ مختصر نویسی ۔ (۲) مختصر پیمانے پر خاکہ بنانا ؛ مختصر خاکہ ۔

**Stenohaline : (a)** محدود شورابی ؛ پانی کی نمکینیت میں زیادہ تبدیلی برداشت نہ کرنے والا ۔

**Stenometer : (n)** فاصلہ ناپنے کا دور بینی آلہ ۔

**Stenopaec : (a)** ثقبی ؛ ثقبی عکاسی ؛ جس میں روشنی آنے کے لئے چھوٹا سوراخ ہو ۔

**Stenopetalous : (a)** تنگ گلبرگہ ۔

**Stenophagous : (n)** محدود قسم کا کھانا کھانے والا ۔

**Stenophyllous : (a)** تنگ برگہ ۔

**Stenosis : (n) [Gr.]** (۱) (مرضیات) ضیق ؛ ضیقی العروق ۔ (۲) کپاس کے پودوں کی ایک بیماری ۔

**Stenothermy : (n)** محدود تپشی ۔

**Stenotic : (a)** ضیقی ؛ ضیق العروق سے متعلق یا پیدا ۔

**Stenotopic : (a)** ماحول کے تغیرات کے ساتھ کم مطابقت پذیری رکھنے والا ۔

**Stenotype : (n)** (۱) مختصر ٹائپ ۔ (۲) وہ حرف یا حروف جو مختصر ٹائپ میں آواز کی علامت ہیں ۔

**Stenotype : (v)** مختصر ٹائپ میں لکھنا ۔

**Stenotypy : (n)** مختصر ٹائپ کاری ۔

**Stent : (v) [ME. 'Stenten'.]** بڑھانا ؛ کھینچنا ؛ لمبا کرنا ۔

**Stent : (v) [f. Extent.]** (اسکاچستان) دیکھو Extent

**Stent : (a)** پھیلایا ہوا ؛ پھیلا ہوا ؛ کشادہ کیا ہوا ۔

**Stenter :** (کپڑا) پھیلانے کا فرما ؛ ایک آلہ جس سے کپڑا سکھانے یا تہ کرنے کے لئے پھیلاتے ہیں ۔

**Stenting/ Stenton : (n) [Origin unkn.]** (کان کنی) دو تنگ رستوں کے درمیان کا راستہ ۔

**Stentor : (n) [Gr.]** (۱) ایک یونانی سپاہی جس نے ٹروجن کی لڑائی میں حصہ لیا تھا ۔ (۲) نہایت بلند آواز شخص ۔ (۳)ترمی حوین کی ایک جنس ۔

**Stentor : (n)** ٹیکس تشخیص کنندہ ۔

**Stentorian : (a)** (۱) نہایت بلند اور پُر شور (آواز) ۔ (۲) نہایت بلند آواز سے بولنے والا ۔

**Stentorian trumpet : (n)** آواز رساں ؛ آواز کو دور تک پہنچانے کا ایک آلہ ۔

**Stentorophonic : (n) [mod. L. 'Stentrophonicus'.]** دیکھو Stentorian trumpet

**Stentorophonic : (a)** دیکھو Stentorian

**Stentorphone : (n)** تیز آواز رساں ۔

**Step : (n) [OE. 'Stepe. Staepe'.]** (۱) (چلنے ، دوڑنے یا ناچنے میں) ایک قدم ۔ (۲)(فاصلہ کے لئے) ایک قدم ؛ ڈگ ۔ (۳)(جمع) رفتار ؛ چال ؛ راہ ۔ (۴) آہٹ (قدم کی) ۔ (۵) نشان قدم ۔ (۶) قدم اٹھانے کا انداز ؛ انداز رفتار ۔ (۷) قدم ملا کر چلنا (دوسروں کے ساتھ) ۔ (۸) (مجازاً) تدبیر ؛ کاروائی ؛ عمل ۔ (۹) قدمچہ ؛ پیڑی (زینہ یا سیڑھی کی)۔ (۱۰) کھونچا (برف پر چڑھنے کے لئے) ۔ (۱۱)(گاڑی کا) پائدان ۔ (۱۲) (بحری) مستول کا خانہ یا چبوترا ۔ (۱۳) ترقی کا درجہ ؛ درجہ ۔ (۱۴) (بحری) ایک لکڑی جس میں دوسرا عمود نصب ہو ۔ (۱۵) دھرے کا نچلا حصہ ؛ چول ۔ (۱۶)(جمع) چھوٹی سیڑھی جس کی پیڑیاں چپٹی ہوتی ہیں اور دیوار سے لگانے کے کام آتی ہے ۔ (۱۷)تھوڑا فاصلہ ۔ (۱۸) (قلع بندی) دُھس بندی ۔ (۱۹) (ارضیات) (چٹانوں کی تہوں میں) نقص یا خلل ۔ (۲۰) نقش پا سے مشابہ خمیدگی یا کوئی حصہ۔

**False step :** لغزش ۔

**Hop, step and jump :** دیکھو Hop

**In one's step :** کسی کی پیروی یا تقلید ۔

**In step (with) :** قدم ملاکر ۔

To step short : چھوٹے چھوٹے اقدام اٹھانا۔

Step- : (Prefix) [OE. 'Steop'.] سابقہ جو سوتیلے کے معنی میں آتا ہے۔

Step aside : (v) اپنی جگہ یا منصب سے ہٹ جانا : الگ ہو جانا : کام دوسرے کے حوالے کر دینا (نیز مجازاً) موضوع سے تجاوز کرنا۔

Step back : (v) پیچھے ہٹنا : (بغیر لڑے ہوئے) تھوڑا پیچھے ہٹنا۔

Step bearing : (n) بیرنگ جو عمودی دھرے کے نچلے حصے کو سہارا دیتا ہے۔

Step between : (v) درمیان میں آنا : درمیان میں حائل ہونا (دو آدمیوں یا ایک آدمی اور کسی چیز کے درمیان) (تفریق ، خلل ، قطع کلام کی غرض سے)۔

Step-board : (n) چوبی زینے کا چوڑا قدمچہ۔

Step brother : (n) سوتیلا بھائی۔

Step by step : (adv.) رفتہ رفتہ : بتدریج۔

Step-by-step telegraph : (n) ایک قسم کا برقی تلغراف جس میں پیغام کا ہر حرف ایک ایک ڈائل پر سوئی کے ذریعہ ظاہر کیا جاتا ہے۔

Step chair : (n) کرسی جسے چپٹی پیڑیوں والی سیڑھی میں تبدیل کیا جا سکتا ہے۔

Step-child : (n) (۱) سوتیلا بیٹا یاسوتیلا بیٹی۔ (۲) وہ جسے مناسب توجہ نہ ملے یا جس کی پرداخت نہ ہو۔

Step-collar : (n) کالر جو کوٹ کے گریبان سے ملنے کی جگہ پر V شکل میں کٹا رہتا ہے۔

Step-cut : (n) ہیرا یا دوسرے رنگین جواہرات کی ایک تراش جو زینہ نما نظر آتی ہے : سیڑھی دار تراش۔

Step dame : (n) سوتیلی ماں۔

Step dance : (n) ایک رقص جس میں اشارہ یا طرز سے زیادہ قدم پر زور دیا جاتا ہے۔

Step daughter : (n) سوتیلی بیٹی۔

Step down : (v) (۱) نیچے اترنا۔ (۲) مبدل (Transformer) کے ذریعہ

On the step : پانی پر تیز رفتاری (اس طرح کہ کشتی یا جہاز کا اگلا حصہ سطح آب سے اُٹھا رہے)۔

Out of step (with) : قدم ملے ہوئے نہ رہنا۔

Step for step (with) : قدم ملا کر۔

To bend or direct one's steps (to a place, etc.) : (کسی طرف) قدم بڑھانا : رخ کرنا۔

To dog a person's step : پیچھا کرنا۔

To got the or one's step : ترقی ملنا (خصوصاً فوج میں)۔

To guide a person's step : کسی کی رہنمائی کرنا۔

To keep step (with) : قدم ملا کر چلنا۔

To make or take a step : قدم اٹھانا : قدم بڑھانا۔

To retrace one's steps : الٹے پاؤں واپس جانا۔

To take a step or steps : کاروائی کرنا : تدبیر کرنا۔

To take the necessary steps : ضروری اقدام کرنا : کسی چیز کو حاصل کرنے کے لئے قانونی کاروائی کرنا۔

Step : (v) (۱) قدم اٹھانا : چلنا : سرکنا : ہلنا : حرکت کرنا۔ (۲) چند قدم چلنا : اٹھ کر تھوڑی دور چلنا۔ (۳) ناچنا۔ (۴) قدموں سے فاصلہ ناپنا۔ (۵) (جہاز) مستول کو (خانے میں) بٹھانا یا جمانا۔ (۶) چلا جانا : تیزی سے جانا : رفو چکر ہو جانا : چمپت ہو جانا۔ (۷) دندانے بنانا (کنجی میں) (دانداتے دار پہیا وغیرہ کو) دندانے کے حساب سے ترتیب دینا۔ (۸) (گھوڑے کا) اچھی رفتار سے چلنا۔

At good (etc.) a man as ever stepped (in shoe-leather) : بہت اچھا آدمی : کسی سے کمتر نہیں۔

To step foot in (a place) : (کسی جگہ) قدم رکھنا۔

To step lively : (امریکی عامیانہ) جلدی کرنا۔

To step on the gas : دیکھو Gas

To step on it : (۱) (سرع کو دبا کر) موٹر گاڑی کی رفتار تیز کرنا۔ (۲) جلدی کرنا۔

بجلی کے وولٹ کی تعداد کو کم کرنا ۔ (۲) کسی اونچے رتبے سے ریٹائر کرنا یا مستعفی ہو جانا ۔

**Step-down : (a)** نزولی ؛ اتار کا ؛ دولت کی تعداد کم کرنے والا ۔

**Step-dwon : (n)** تخفیف ؛ کمی (سائز یا مقدار میں) ۔

**Step-down transformer : (n)** نزول مبدل ؛ اتار کا مبدل ۔

**Step father : (n)** سوتیلا باپ ۔

**Step-fault : (n)** (ارضیات) طبقات کا سیڑھی نما نقص یا خلل ۔

**Step forth : (v)** کچھ آگے بڑھنا (اپنی جگہ سے) ؛ آگے آنا ؛ درمیان میں آنا ؛ کسی فوری مقصد سے بڑھنا ۔

**Step forward : (v)** دیکھو Step forth

**Step grate : (n)** آتش دان کا سلاخ دار چوکٹھا جس کی سلاخیں سیڑھی کی طرح لگی ہوتی ہیں ۔

**Step in : (v)** (۱) اندر آنا ؛ (کشتی یا سواری پر) چڑھنا ۔ (۲) بیچ میں پڑنا (مدد یا مخالفت کے لئے) مداخلت کرنا ۔ (۳) (کشتی میں) حریف کے پاؤں میں اپنا پاؤں پھنسانا ۔ (۴)(کرکٹ) قدم آگے بڑھا کر گیند کو مارنا ۔

**Step-in : (a)** بے بٹن ؛ بے الاستک (زیر جامہ) ۔

**Step-in : (n)** (۱) بے بٹن یا بے الاستک کا زیر جامہ ۔ (۲) (جمع) عورتوں کا زیر جامہ ۔ (۳) پمپ سے مشابہ ایک قسم کا جوتا جس کا پنجہ پمپ سے زیادہ اونچا ہوتا ہے ۔

**Step into : (v)** (۱) جانا ؛ داخل ہونا ۔ (۲) (گاڑی پر) سوار ہونا ۔ (۲) قبضہ کرنا ؛ دخل کرنا (کسی جاگیر ، جگہ یا آفس کو) ۔ (۳) فوراً جانشیں ہونا ۔

**Step-ladder : (n)** چھوٹی سیڑھی جس کی پیڑیاں چپٹی ہوتی ہیں اور بغیر دیوار پر لگائے کام آتی ہے ۔

**Step-mother : (n)** (۱) سوتیلی ماں ۔ (۲) وہ چڑیا جو دوسری چڑیا کے انڈے کو سیتی ہے ۔ (۳) بے رحم یا بے پروا ماں (لغوی و مجازی) ۔

**Step-motherly : (a)** سوتیلی ماں کی طرح یا اس سے متعلق ۔

**Step off : (v)** (فوج) مقررہ انداز رفتار سے کوچ کرنا ۔ (۲) ساحل سے یکایک نشیب کی طرف چلا جانا ۔

**Step off : (n)** (۱) مقررہ طرز رفتار سے کوچ کرنا ۔ (۲) ساحل سے یکایک نشیب کی طرف چلا جانا ۔

**Step-on : (a)** پاؤں سے کھولا جانے والا ۔

**Step out : (a)** (۱) باہر جانا ۔ (۲) لمبے لمبے قدم اٹھانا ۔ (۳) مرنا ۔ (۴) سماجی سرگرمیوں میں مشغول ہونا ؛ سماجی زندگی بسر کرنا ۔ (۵) بے وفائی کرنا ۔

**Step-out : (n)** تیل کی کان کے علاقے سے باہر کا مگر قریب کا کنواں ۔

**Step-over : (v)** (۱) پار کر جانا ۔ (۲) (مجازاً) تجاوز کرنا ؛ حد سے باہر قدم رکھنا ۔ (۲) نظر انداز کر دینا ۔ (۳) ترقی پانا ۔

**Step-parent : (n)** سوتیلا باپ یا سوتیلی ماں ۔

**Step rate : (n)** معینہ تدریج سے بڑھنے والی شرح ۔

**Step rocket : (n)** کثیر مدراج راکٹ جس کے حصے لگاتار چھوٹتے رہتے ہیں ۔

**Step-sister : (n)** سوتیلی بہن ۔

**Step-son : (n)** سوتیلا بیٹا ۔

**Step table : (v)** چھوٹی میز جس پر ایک یا زیادہ تدریجاً چھوٹے خانے بنے رہتے ہیں ۔

**Step up : (v)** (۱) چڑھنا ۔ (۲) (میز ، ڈائس وغیرہ پر) چڑھنا ۔ (۲) آگے آنا ؛ اپنی جگہ چھوڑ کر نزدیک آنا (کسی کے پاس) ۔ (۳) (امریکا) ترقی دینا ؛ بڑھانا ؛ اونچا کرنا ؛ ترقی پانا ۔ (۵) (برقیات) دولت کی تعداد بڑھانا ۔ (۶)بڑھنا ؛ اضافہ ہونا ۔

**Step-up : (a)** عروجی ؛ چڑھاؤ کا ۔

**Step-up : (n)** بڑھوتری ؛ افزونی ۔

**Step-up transformer : (n)** عروجی مبدل ؛ چڑھاؤ کا مبدل ۔

**Step ward : (n)** کنجی یا تالے کے دندانے جو کیل سے نزدیک ہوتے ہیں ۔

**Step wheel : (n)** گھڑی کی چرخی جس کا کنارہ بارہ خانوں میں بٹا رہتا ہے ۔

**Stephan- / Stephano- : [Gr. 'Stephanos'.]** جزو ترکیبی بمعنی "چوٹی" ؛ "چندیا" ۔

Stephane : (n) [Gr.] (قدیم یونان کا) سر کا لباس جس میں ایک فلزی پٹی لگی ہوتی ھے جو درمیان میں چوڑی اور دونوں سروں پر پتلی ہوتی ھے۔

Stephanion : (n) [Gr. 'Stephanion'.] (تشریح) افسرینہ : وہ نقطہ جہاں درز اکلیلی صدغی ابھار سے ملتی ھے ۔

Stephanite : (n) [G. 'Stephanit'.] ایک معدنی شے $Ag_5SbS_4$ چاندی کا سلفینٹی مونائیڈ (Sulphantimonide) جو سیاہ رنگ کا اور پھوٹک ہوتا ھے ۔

Stephanome : (n) [L.] دھند دھنک یا ہالہ کی جسامت ناپنے کا آلہ ۔

Stephanotis : (n) [Gr. 'Stephanotis'.] (۱) ایک بیل جس میں خوشبو دار اور نرم پھول ہوتے ہیں : تاج پھول : تاج بیل۔ (۲) ایسی بیلوں کی ایک جنس ۔ (۳) عطر جو ان پھولوں سے بنتا ھے ۔

Stepless : (n) بے قدمچہ : بے پیڑی ۔

Steplike : (a) سیڑھی نما: زینہ نما۔

Stepney/ Stepney wheel : (n) فالتو ٹائر ٹیوب : سٹپنی ۔

Steppe : (n) [Russ. 'Step'.] (۱) سائبیریا اور جنوب مشرق یورپ کا صحرا ۔ (۲) کف دست میدان : لق و دق صحرا : دشت ۔

Stepped : (a) قدمچے دار : جس میں قدمچے ہوں ۔

Stepped-up : (a) بڑھایا ہوا : تیز کیا ہوا۔

Steppland : (n) لق و دق صحرا۔

Stepper : (n) (۱) اچھی چال والا گھوڑا۔ (۲) دیکھو Dancer ۔

Stepping-off piece : (n) (۱) نقل و حمل کے راستے کی آخری حد ۔ (۲) وہ جگہ جہاں سے نا معلوم جگہ کے لئے سفر شروع کیا جائے ۔

Stepping-stone : (n) (۱) جائے پا : قدم گاہ : ان پتھروں میں سے کوئی ایک جو کسی نالے یا دلدل میں اوپر تلے رکھ دیئے جاتے ہیں تاکہ مسافر آسانی سے گزر جائیں : گزر پتھر ۔ (۲)(مجازاً) واسطہ : وسیلہ : حیلہ ۔ (۳) دوران سفر قیام کی جگہ : سرائے : منزل ۔

Stepstone : (n) جائے پا : گزر پتھر۔

Stepway : (n) زینہ ۔

Stepwise : (adv) قدمچے کی وضع پر۔

Stepwise : (a) تدریجی ۔

-ster : (Suffix) [OE. '-istrae, istre, -estre'.] لاحقہ جو فاعلی معنوں میں آتا ھے ۔

Steradian : (n) سٹریڈین : زاویہ مجسمہ کی اکائی ۔

Stercobilin : (n) [L. 'Stercus' + 'bilis' + in.] پیشاب اور پاخانہ کا رنگ : برازی رنگ ۔

Stercoraceous : (a) [L. 'Stercus'.] (۱) برازی : گوبر سے متعلق : بول و براز کا : بول و براز سے متعلق ۔ (۲) (بھونرا) براز خور : براز میں رہنے والا ۔

Stercoral : (a) دیکھو Stercoraceous

Stercoranism : (n) یہ عقیدہ کہ عشائے ربانی کی روٹی اور شراب عام غذاؤں کی طرح ہضم ہو جاتی ھے ۔

Stercoranist : (n) یہ عقیدہ رکھنے والے کہ عشائے ربانی کی روٹی اور شراب عام غذاؤں کی طرح ہضم ہو جاتی ھے ۔

Stercorarius : (a) دیکھو Stercoraceous

Stercorary : (a) [L. 'Stercorarius'.] (۱) بول و براز سے متعلق : گوبر یا لید سے متعلق ۔ (۲) گوبر میں رہنے والا ۔

Stercorary : (n) (شاذ) وہ گڑھا جس میں گوبر یا لید رکھی جاتی ھے ۔

Stercorate : (v) [L. 'Stercorare'.] (زمین میں) کھاد ڈالنا (گوبر یا لید کی) ۔

Stercoration : (n) (زمین میں) گوبر یا لید کی کھاد ڈالنا : کھاد ۔

Stercoricolous : (a) گوبر میں رہنے والا ۔

Stercorin : (n) [Fr. 'Stercorine'.] صفراوی کولسٹرین سے مشابہ برازی مادہ ۔

Stercorous : (a) [L. 'Stercorosus'.] دیکھو Stercoraceous

Stercovorous : (a) دیکھو Scatophagous

Sterculia : (n) [mod. L. 'Sterculis'.] (۱) جنس کیڑا : درختوں اور جھاڑیوں کی ایک جنس جن کے پتے کف نما ہوتے ہیں ۔ (۲) ایک قسم کا بھونرا ۔

**Sterculiaceous : (a)** جنس کیڑا سے متعلق ۔

**Sterculiad : (n)** جنس کتیریہ کا کوئی پودا ۔

**Stere : (n) [Fr.]** سٹیر؛ مکعب میٹر ۔

**Sterelminthic : (a)** درون حوینات کی ایک جنس سے متعلق جس کا جسم ٹھوس ہوتا ہے اور کوئی امعائی جوف نہیں ہوتا ۔

**Sterelminthous : (a) [mod. L. 'Sterlmintha'.]** دیکھو Sterelminthic

**Stereo : (n)** Stereotype کا مخفف ۔

**Stereo : (a & n)** مجسم بینی ؛ مجسم نمایانہ ۔

**Stereo- / Stero- :** جزو ترکیبی بمعنی "ٹھوس" ؛ "مجسم" ؛ "سخت" ؛ سہ ابعادی" ؛ "مسبوکہ" ۔

**Stereo camera : (n)** کیمرہ جس میں دو عدسے اتنی ہی دوری پر لگے رہتے ہیں جتنی کہ انسان کی آنکھوں کے درمیان دوری ھے ؛ یہ کیمرہ سہ ابعادی تاثر دینے والی تصویر اتارنے کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔

**Stereo viewer : (n)** مجسم بینی ؛ مجسم نما ؛ حجم بین ؛ دیکھو Stereoscope ۔

**Stereobate : (n)** (تعمیرات) ٹھوس کرسی ؛ مجسم پایہ ۔

**Stereobatic : (a)** ٹھوس کرسی یا مجسم پایہ سے متعلق ۔

**Stereochemical : (a)** تجسیمی کیمیائی ؛ وضعی کیمیائی ۔

**Stereochemistry : (n)** تجسیمی کیمیا ؛ وضعی کیمیا ؛ علم کیمیا کی وہ شاخ جو سالمے میں جو ہر فرد کی ترتیب سے بحث کرتی ھے ۔

**Stereochrome : (n)** (۱) دیکھو Stereochromy ۔ (۲) تجسیمی تصویر ۔

**Stereochromy : (n)** تجسیمی مصوری ؛ جداری مصوری کا ایک طریقہ جس میں ابرق کے محلول کا استعمال ہوتا ھے (رنگ پختہ کرنے کے لئے) ۔

**Stereognosis : (n)** لمسی ادراک ؛ کسی چیز کی مادی صفت کو ہاتھ میں لے کر یا اٹھا کر درک کرنے کی صلاحیت ؛ تشخیص مجسم؛ ادراک سہ ابعادی ۔

**Stereognostic : (a)** لمسی ادراک سے متعلق ۔

**Stereogram : (n)** (۱) تصویر مجسمہ ۔ (۲) دیکھو Stereograph ۔

**Stereograph : (n)** (۱) تجسیمی فوٹو ؛ مثنیٰ فوٹو ۔ (۲) کھوپڑی کی تصویر بنانے کا آلہ ۔

**Stereograph : (v)** (۱) مجسم نمایانہ نمائش کے لئے تصویر بنانا ۔ (۲) مجسم نما تصویر لینا ۔ (۳) نابینا لوگوں کی طرز تحریر میں لکھنا ۔

**Stereographic/ -al : (a)** تسطیحی ؛ مجسمات نگارانہ ؛ مجسمات نگاری سے متعلق ۔

**Stereographically : (adv.)** مجسمات نگاری کے طور پر ۔

**Stereography : (n)** مجسم کشی؛ تسطیح مجسم؛ مسطح مستوی پر ٹھوس تصویر بنانے کا فن ؛ مجسمات نگاری ۔

**Stereoisome : (n)** (کیمیا) اُن دو یا زیادہ مرکبات میں سے ایک جن کے سالمے کے جوہر کا تسلسل یکساں ہو ؛ ہم ترکیب مرکب ۔

**Stereoisomeric : (a)** ہم ترکیب مرکب سے متعلق ۔

**Stereome : (n) [G. 'Stereon'.]** سخت ریشہ ۔

**Stereometer : (n)** (۱) مجسم پیما ۔ (۲) حجم پیما ۔ (۳) ہندسۂ مجسمات میں مسئلہ کی تشریح کرنے کا ایک آلہ ؛ زمینی ہیئت کی اونچائی ناپنے کا آلہ ۔

**Stereometric/ -al : (a)** مجسم پیمائی سے متعلق ؛ ہندسۂ مجسمات سے متعلق؛ حجم پیمائی سے متعلق ؛ مجسم پیما یا حجم پیما سے متعلق ۔

**Stereometry : (n) [L. 'Stereometria'.]** (۱) مجسمات کے ابعاد ثلاثہ کے تعین کرنے کا فن ؛ فن حجم پیمائی ۔ (۲) مجسم پیمائی؛ ہندسۂ مجسمات ۔

**Stereomicroscope : (n)** خوردبین جس میں چیزیں سہ ابعادی نظر آتی ہیں ۔

**Stereomonoscope : (n)** دو عدسوں والا ایک آلہ جس سے تصویروں کو پردے پر ٹھوس شکل میں دکھایا جاتا ھے ۔

**Stereopair : (a)** تجسیمی فوٹو جس میں دو تصویریں ہوں ۔

**Stereophonic : (a)** سہ ابعادی سمعی تناسب سے متعلق یا رہنے والا ؛ دو یا زیادہ مسلک (Channel) پر نشر ہونے والا ۔

**Stereophonically : (adv.)** دو یا زیادہ چینل پر ۔

Stereophony : (n) دو یا زیادہ مسلك پر نشر کرنا تاکہ زیادہ حقیقت معلوم ہو ۔

Stereophotograph : (a) مجسم نمایانہ تصویر ۔

Stereoplasm : (n) (۱) سخت مایہ : لزج مایہ ۔ (۲) ایك قسم کی مرجانی ساخت ۔

Stereoprojection : (n) مجسم نما تظلیل ۔

Stereopsis : (a) مجسم رویت : درون بینی کی صلاحیت ۔

Stereopticon : (n) مثنیٰ عکس انداز : مثنیٰ فانوس جادو ۔

Stereoscope : (n) مجسم بین : مجسم نما : حجم بین : ایك آلہ جس کے کسی جسم کے دو مختلف منظر ایك ہی تصویر میں اتار لئے جاتے ہیں اور تصویر ٹھوس معلوم ہوتی ہے ۔

Stereoscopic : (a) مجسم بینی : مجسم نمایانہ ۔

Stereoscopic camera : (n) دیکھو Stereo camera

Stereoscopic microscope : (n) دیکھو Stereomicroscope

Stereoscopic pair : (n) دیکھو Stereopair

Stereoscopic vision : (n) سہ ابعادی بصارت : مجسمی بصارت ۔

Stereoscopically : (adv.) مجسم نمایانہ : حجم بینی کے طور پر ۔

Stereoscopist : (n) حجم بیں یا مجسم بینی کے استعمال کا ماہر : حجم بیں بنانے والا ۔

Stereoscopy : (n) (۱) مجسم بینی : حجم بیں استعمال کرنے کا فن ۔ (۲) چیزوں کو ابعاد ثلاثہ میں دیکھنا ۔

Stereosonic : (a) دیکھو Stereophonic

Stereostatic : (a) ٹھوس مادوں کے بوجھ کو برداشت کرنے والی (محراب) ۔

Stereostatics : (n) ٹھوس سکونیات ۔

Stereotape : (n) سہ ابعادی سمعی تناسب والا : مقناطیسی فیتہ ۔

Stereotaxia : (n) ٹھوس رخی : صلدی ترتیب ۔

Stereotomic/ -al : (a) ٹھوس تراشی سے متعلق ۔

Stereotomist : (n) ٹھوس تراش : سنگ تراش ۔

Stereotomy : (n) ٹھوس تراشی : سنگ تراشی ۔

Stereotype : (n) (۱) چھپائی کی پلیٹ یعنی تختی جو کاغذ کی کٹی یا کسی اور قالب سے ٹائپ سے چھاپ کر بنائی جاتی ہے : مسبوکہ : مصحف ۔ (۲) ایسی تختیوں سے چھپائی ۔ (۳)دقیانوسیت : لکیر کا فقیر : رسمی چیز : غیر مستقل چیز : دقیانوسی طرز تحریر یا استعمال ۔

Stereotype : (a) مسبوکی : اسٹیریوٹائپ ۔

Stereotype : (v) (۱) مسبوکہ بنانا : اسٹیریو ٹائپ بنانا ۔ (۲)اسٹیریو ٹائپ سے چھاپنا ۔ (۳) (مجازاً) ہمیشہ کے لئے ایك رنگ پر قائم کرنا : غیر متبدل بنا دینا : رسمی یا ضابطہ کی چیز بنا دینا : لکیر کا فقیر بنا دینا ۔

Stereotyped : (a) (۱) رسمی : غیر متبدل : دقیانوسی : عمودی ۔ (۲) مسبوکی : کلیشائی ۔

Stereotyper : (n) (۱) اسٹیریو ٹائپ چھپائی کی تختیاں بنانے والا : مسبوکہ ساز : کلیشہ ساز ۔ (۲) مسبوکی مشین ۔ (۳)غیر متبدل بنانے والا : رسمی بنانے والا ۔

Stereotypic/ -al : (a) مسبوکی : اسٹیریو ٹائپ سے متعلق ۔

Stereotypist : (n) اسٹیریوٹائپ چھپائی کا کام کرنے والا ۔

Stereotypy : (n) (۱) تصحیف : کلیشہ سازی : اسٹیریو ٹائپ چھپائی کی تختیاں بنانے کا کام ۔ (۲) (مرضیات) اعادیت : پاگل پن جس میں ایك طرح کے خیال یا کام پر اصرار ہوتا ہے۔

Sterhydraulic : (a) [Fr. 'Sterhydraulique'.] (آبی شکنجہ) جس میں دباؤ سیال سے بھرے استوانہ میں کوئی ٹھوس چیز مثلاً چھڑ ، پیچ یا رسا وغیرہ ڈال کر یا داخل کر کے پیدا کیا جائے ۔

Steric : (a) [Gr. 'Stereos' + -ic.] (کیمیا) وضعی : فضا میں جوہر کی ترتیب سے متعلق ۔

Steric hindrance : (n) (کیمیا) وضعی مزاحمت ۔

Sterigma : (n) [Gr. 'Sterigma'.] (نباتیات) زیر برگ : ریشہ بذرہ ۔

Sterilant : (n) بنجر بنانے والا مادہ ۔

Sterile : (n) [Fr. or L. 'Sterilis'.] (۱) کلر : اسر : بنجر : شور ۔ (۲) بانجھ ۔ (۳) (نباتیات) بے پھل : بے ثمر ۔

(۴)(مجازاً) بے نتیجہ : لا حاصل ۔ (۵) عقیمہ : جس میں جراثیم حیات نہ ہوں ۔ (۶) (ادبی اسلوب) روکھا پھیکا : بے مزہ : بے جان ۔ (۷) خرد نامیہ سے پاک : جرثومہ سے خالی ۔ (۸) کند : سست ۔

**Sterilely : (adv.)** بانجھ کے طور پر : لاحاصل طور پر ۔

**Sterileness : (n)** بنجر پن : شور پن : بانجھ پن : بے ثمری : بے نتیجہ ہونا : روکھاپن : بے مزگی ۔

**Sterility : (n)** بنجر پن : بانجھ پن : عقمہ : جراثیم سے پاک ہونا ۔

**Sterilizable : (a)** اتلاف جراثیم کے لائق ۔

**Sterilization : (n)** (۱) اتلاف جراثیم : تعقیم : غیر بارور سازی ۔ (۲) تطہیر : جراثیم کشی ۔ (۳) بانجھ پن : بنجر پن ۔

**Sterilize : (v)** (۱) بے ثمر بنانا : غیر بارور بنانا : زرخیزی ختم کرنا ۔ (۲) بنجر بنانا : بانجھ بنانا ۔ (۳) (مجازاً) بے ثمر بنانا (ذہنی اور روحانی طور پر) : بیکار : غیر منفعت بخش بنانا ۔ (۴) جراثیم سے پاک کرنا ۔ (۵) (زری توسیع کے لئے) سونے کو بنیاد ہونے سے روکنا ۔

**Sterilized : (a)** جراثیم سے پاک کیا ہوا : بے ثمر بنایا ہوا ۔

**Sterilizer : (n)** جراثیم کش : جراثیم ہلاک کرنے والا آلہ ۔

**Sterlet : (n)** [Russ. 'Sterlyad'.] ایک قسم کی چھوٹی مچھلی جو روس میں پائی جاتی ہے : چھوٹی سگ ماہی ۔

**Sterling : (n)** [OFr. 'Esterlin'.] (۱) انگلستان کی نقرئی پینی ۔ (۲) معیاری نقرئی پینی کا صفت کا زر: انگلستان کا زر۔ (۳) انگلستانی زر (دوسرے غیر ملکی زروں کے مقابلے میں) ۔

**Sterling : (a)** (۱) برطانوی اسٹرلنگ سے متعلق یا اس میں حساب کیا ہوا ۔ (۲) (سکہ اور چاندی ، سونا) اصلی : خالص : کھرا ۔ (۳) (مجازاً) خالص : کھرا : اصلی : جوہر دار : بے ریا ۔ (۴) اسٹرلنگ پونڈ میں ادا کیا جانے والا (قرض وغیرہ)۔

To pass as sterling : (مجازاً) بظاہر معیاری ہونا ۔

**Sterling area block : (n)** برطانیہ اور وہ دیگر ممالک جو اپنے روپے کو برطانوی اسٹرلنگ سے منسلک رکھتے ہیں اور اپنے زر مبادلہ کو مشترک سرمائے میں جمع کرتے ہیں ۔

**Sterling mark : (n)** خالص ہونے کی تصدیق کرنے والی سرکاری مہر ۔

**Sterling stamp : (n)** دیکھو Sterling mark

**Sterlingly : (adv.)** خالص طور پر : کھرے طور پر ۔

**Stern : (n)** [OE. 'Stearn'.] ایک قسم کا سمندری پرند جس کا قد معمولی مرغابی سے چھوٹا مگر چونچ بڑی ہوتی ہے ۔

**Stern : (n)** [ON. 'Stjorn'.] (۱) جہاز کا دنبالہ : سکاں ۔ (۲) سرین : کفل : پٹھا ۔ (۳) دم (خصوصاً شکاری کتے یا بھیڑیئے کی)۔

By the stern : دنبالہ (جہاز) کو پانی میں نیچے کئے ہوئے ۔

Down by the stern : جھکا ہوا (پیچھے کی طرف) ۔

**Stern : (a)** [OE. 'Streine'.] (۱) کڑا : سخت : بے لوچ : غیر مصالحت پسندانہ : شدید : اشد ۔ (۲) ترش : روکھا ۔ (۳)کٹھن : درشت : بے درد ۔ (۴) بے مہر : بے رحم : غیر مہمان نواز. (۵) سنگ دل: کٹر : بھاری : دشوار: شدید ۔ (۶)طاقتور: قوی : مضبوط ۔

**Stern : (adv.)** سختی سے : درشتی سے : استقلال سے : دلیری سے : بے دردانہ : بے رحمانہ ۔

**Stern : (v)** (۱) (جہاز ، کشتی وغیرہ) پیچھے کی طرف چلانا یا چلنا ۔ (۲) جہاز کے عقب میں رکھنا ۔

**Stern : (a)** جہاز کے دنبالے کا : اس میں واقع : جہاز کے دنبالہ سے لگا یا بندھا ہوا ۔

**Stern-board : (n)** (چھوٹی کشتی کی) عقب کا تختہ جو اس حصہ کو مسطح بناتا ہے ۔

To make a ship-board : (بحری) پیچھے کی طرف جانا (رخ پھیرنے کے نتیجے میں) ۔

**Stern-boat : (n)** کشتی جو جہاز کے عقب میں رکھی رہتی ہے۔

**Stern-chase : (n)** ایک جہاز کا دوسرے جہاز کا تعاقب کرنا ۔

**Stern-chaser : (n)** توپ جو جہاز کے دنبالہ پر چڑھی ہوئی ہو (تعاقب کرنے والے جہاز کے مقابلے کے لئے) ۔

**Stern-fast : (n)** رستا یا زنجیر جس سے دنبالۂ جہاز باندھا جاتا ہے : دنبالۂ زنجیر ۔

**Stern foremost : (adv.)** پیچھے کی طرف : پیچھے کی طرف حرکت

کرتے ہوئے ۔

Stern-frame : (n) جہاز کا عقبی ڈھانچہ ۔

Stern-gallery : (n) (پرانے چوبی جہاز کے) دنبالے کا چبوترا ۔

Stern-knee : (n) (بحری) (لکڑی کے جہاز میں) گھٹنا نما شہتیر جو دنبالے کے درمیانی کھمبے اور فرش جہاز کے تختوں کو پیندے پر قائم رکھنے والے شہتیروں کے زاویہ اتصال پر لگا رہتا ھے تاکہ جوڑ مضبوط رھے ۔

Stern light : (n) جہاز کی عقبی روشنی ۔

Stern on : (a) دنبالے کے رخ (یعنی جب کہ دنبالہ ناظر کے سامنے ہو) ۔

Stern-post : (n) دنبالے کا درمیانی سیدھا کھمبا یا سلاخ جس سے عموماً پتوار لگا رہتا ھے ۔

Stern-sea : (n) پس رو سمندر ۔

Stern-sheet : (n) (۱) (کشتی یا جہاز کا) اندرونی عقبی حصہ ۔ (۲) (کشتی یا چھوٹے جہاز کے) عقبی حصے کے فرش کے تختے ۔

Stern-walk : (n) جنگی جہاز کے دنبالے کی گیلری ۔

Stern-wave : (n) پن لیکھ : پانی کی ایک ہموار لکیر جو جہاز یا کشتی کے چلنے کی حالت میں اس کے پیچھے بن جاتی ھے ۔

Stern-wheel : (n) دنبالے میں لگی جہاز چلانے کی چرخی ۔

Stern-wheeler : (n) دنبالے میں لگی چرخی سے چلنے والا جہاز یا کشتی ۔

Sterna : (n) [L.] سمندری پرندوں کی ایک جنس جن کی چونچیں پتلی ، بازو نوکدار اور دُمیں دو شاخہ ہوتی ہیں ۔

Sternad : (adv.) سینے کی ہڈی کی طرف ۔

Sternal : (a) [Sternum + al.] (۱) قصّی : سینے کی ہڈی سے متعلق ۔ (۲) سامنے کا (انسان کے) : (جانوروں کے) نیچے کا : قلب جانب : شکمی : اندرونی ۔

Sternal : (n) سینے کی ہڈی : عظم القص ۔

Sternalgia : (n) درد سینہ : درد قص ۔

Sternalis : (n) سینے کی ہڈی سے متوازی عضلہ ۔

Sternbergite : (n) [f. name of count caspar sternberg.] (معدنیات) لوہا اور چاندی کا خالص سلفائڈ $(Ag Fe_2 S_3)$ ۔

Sternebra : (n) [med. L.] بندقص ؛ قصہ : سینے کی ہڈی کا حلقہ یا بند ۔

Sternebral : (a) بند قص سے متعلق ؛ سینے کی ہڈی کے بند سے متعلق ۔

Sterned : (a) دنبالہ دار ۔

Sternite : (n) [f. Sternum.] کیڑا یا دوسرے مفصل پایان کے جسم کے ہر حلقے یا بند کا اندرونی حصہ ۔

Sternly : (adv.) سختی سے : درشتی سے ۔

Sternman : (n) جہاز کے عقبی حصے میں بیٹھنے والا ملاح ۔

Sternmost : (a) (۱) دنبالہ سے قریب ترین ۔ (۲) (بیڑے کا) سب سے آخری (جہاز) ؛ سب سے آخر کا ۔

Sternness : (n) درشتی : سختی ۔

Sterno-/ Stern- : [Gr. 'Sternon'.] جزو ترکیبی بمعنی "قص" : "قصی" : "سینے کی ہڈی" (خصوصاً اسمائے عضلات وغیرہ میں جو چھاتی کی ہڈی کو دوسرے حصوں سے ملاتے ہیں) ۔

Sternoclavicular : (a) قصی ترقوی : چھاتی کی ہڈی اور پسلی سے متعلق ۔

Sternocostal : (a) قصی ضلعی : چھاتی کی ہڈی اور پسلی سے متعلق ۔

Sternofacial : (a) قصی وجہی : عضلۂ وجہ ۔

Sternohyoid : (a) سینے کی ہڈی اور زبان کی جڑ کی ہڈی سے متعلق ۔

Sternomastoid : (a) قصی حلمی : چھاتی کی ہڈی اور جبڑے کی ہڈی سے متعلق ۔

Sternomaxillary : (a) قصی فکی : چھاتی کی ہڈی اور جبڑے کی ہڈی سے متعلق ۔

Sternothyroid : (a) قصی درقی ۔

Sternovertebral : (a) قصی فقری ۔

Sternson : (n) [f. Stern + keelson.] دیکھو Stern-knee

Sternson-knee : (n) دیکھو Sternson

**Sternum : (n)** [Gr.'Sternon'.] (۱) (تشریح ، حیوانیات) چھاتی کی ہڈی : سینے کی ہڈی (ہڈی جو گردن سے معدے تك پہنچتی ہے اور جس سے پسلیاں لگی ہوتی ہیں) : قص: عظم القص . (۲) (حیوانیات) در حلقۂ جسم : بطنہ : سترنم .

**Sternutation : (n)** [L. 'Sternutatio, -on.] چھینك : چھینكا : چھینك مارنا .

**Sternutator : (n)** چھینك آور شے : ہلاس : ناس : نسوار .

**Sternutatory : (a)** (۱) چھینك آور : معطس . (۲) چھینك سے متعلق .

**Sternutatory : (n)** معطس دوا : ہلاس : ناس : نسوار .

**Sternward / Sternwards : (adv.)** دنبالے کی جانب .

**Sternway : (n)** جہاز کی پیچھے کی طرف حرکت : پس روی : جہاز کی حرکت رجعی .

**Sternways : (adv.)** دنبالہ کی جانب .

**Steroid : (n)** [f. Sterol.] (کیمیا) کثیر دوری ساخت والے مرکبات .

**Steroid : (a)** مخلوط ٹھوس الکحل سے مشابہ .

**Steroidal : (n)** کثیر دوری ساخت والے مرکبات سے متعلق .

**Sterol : (n)** (۱) (حیاتیاتی کیمیا) الفاظ Ergosterol, Cholesterol کا آخری جز . (۲) ٹھوس مخلوط دوری الکحل .

**Sterraster : (n)** [Gr. 'Sterros'.] کرہ نما اسفنجی سوزن .

**Sterro-metal : (n)** تانبے اور جست کا بھرت جس میں کچھ مقدار لوہے اور ٹین کی بھی ہوتی ہے : آہن آمیز سخت پیتل .

**Stertor : (n)** [L. 'Stertere'.] زور دار خرّاٹا .

**Stertorous : (a)** خرّاٹے دار : گھٹ گھٹ کر زور سے نکلنے والا (سانس) .

**Stertorously : (adv.)** خرخراہٹ کے ساتھ : خراٹے کے ساتھ .

**Stertorousness : (n)** خرخراہٹ : خراہٹ .

**Stet : (n)** [L. 'Stare'.] (طباعت) رہنے دو : ایك علامت جس کے یہ معنی ہیں کہ جو تصیحح کی گئی ہے اسے منسوخ سمجھ کر مسودے کو پہلی صورت میں رہنے دو .

**Stet : (v)** تصیحح کی منسوخی کی علامت بنانا : "عہ" کا نشان .

**Stet : (n)** مقدمے کی تمام کاروائیوں کو ملتوی کرنے کی درخواست : التوائے مقدمے کا حکم .

**Stet : (v)** کسی مقدمے کی تمام کاروائیوں کو ملتوی کر دینے کا حکم دینا .

**Stet processus : (n)** دیکھو Stet

**Stethendoscope : (n)** رانجن (Rontgen) شعاع کے ذریعے صدر بینی کا آلہ .

**Stetho- / Steth- :** [Gr. 'Stethos'.] جزو ترکیبی بمعنی "صدر" : "سینہ" : چھاتی" .

**Stethograph : (n)** ایك خود کار آلہ جو تنفس کی حالت میں سینے کی حرکت لکھتا جاتا ہے .

**Stethometer : (n)** صدر پیما : حرکات صدر پیما .

**Stethometric : (a)** صدر پیمائی سے متعلق : حرکات صدر پیمائی سے متعلق .

**Stethometry : (n)** صدر پیمائی · حرکات صدر پیمائی .

**Stethoscope : (n)** صدر بیں (آلہ) : اسٹیتھسکوپ : سماع الصدر : سمّاعۃ الصدور .

**Stethoscope : (v)** صدر بین سے جانچ کرنا : صدر بیں لگا کر دیکھنا .

**Stethoscopic/ -al : (a)** صدر بینی سے متعلق .

**Stethoscopically : (adv.)** صدر بین کے طور پر : صدر بیں لگا کر .

**Stethoscopist : (n)** ماہر صدر بینی : صدر بیں : ڈاکٹر : صدر بیں کا استعمال کرنے والا یا اس کا ماہر .

**Stethoscopy : (n)** صدر بینی · سینے کی جانچ .

**Stetson : (n)** [Name of maker.] نیچے مڑے ہوئے کنارے کی ٹوپی جسے آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کی فوج کے سپاہی پہنتے ہیں .

**Stevedor : (n)** [Sp. 'Estivador'.] جہاز میں اسباب اتارنے چڑھانے والا (آدمی) : جہاز قلی .

**Stevedore : (v)** (۱) جہاز کے تہ خانے میں اسباب قرینے سے رکھنا .

(۲) جہاز پر اسباب چڑھانا یا جہاز سے اسباب اتارنا ۔

Steven : (n) [OE. 'Stefn'.] : (۱) دیکھو Voice ۔ (۲) زور دار آواز : چیخ ۔ (۳) ہنگامہ : شور ۔

Stevenograph : (n) [f. Thomas stevens, the inventor.] رنگین ریشم کی بنی ہوئی تصویر ۔

Stew : (n) [Fr. 'Estui'.] (۱) مچھلی کنڈ (مچھلیاں پالنے کے لئے) ۔ (۲) مصنوعی پرورش گاہ صدفہ ۔

Stew : (n) [OFr. 'Estuve'.] (۱) حرارت خانہ ۔ (۲) (جمع) چکلہ : رنڈی خانہ ۔ (۳) دم پخت ۔ (۴) اشتعال : جوش : گھبراہٹ : بے چینی : دہشت ۔ (۵) گرمی یا پسینے سے بیکل ہو جانا ۔

In a stew : متردد : پریشان : غم و غصہ میں ۔

Irish stew : بکرے کا گوشت : آلو اور پیاز کا دم پخت ۔

Stew : (v) [OFr. 'Estuver'.] (۱) گرم پانی یا بھاپ میں نہلانا ۔ (۲) پکنا پکانا (دھیمی آنچ پر دیر تک) : دم پخت کرنا ۔ (۳) (مجازاً) اپنے کئے کی سزا بھگتنا ۔ (۴) بالکل بند یا کم ہوادار کمرے میں بند کر دینا ۔ (۵) بہت دیر تک سونا ۔ (۶) بہت گرم یا دم گھٹنے والے ماحول میں رہنا ۔ (۷)(عام) بہت زیادہ پڑھنا ۔ (۸) پریشانی اور گھبراہٹ کی انتہا کو پہنچا دینا ۔ (۹) پریشان ہونا ۔

To stew in one's own juice : اپنے کئے کی سزا بھگتنا ۔

Steward : (n) [OE. 'Stigweard'.] (۱) کالج ، کلب یا جہاز کا منتظم رسد ۔ (۲) جہاز کا ملازم (مسافروں کی خدمت کے لئے) ۔ (۳) گھڑدوڑ ، رقص وسرود ، تماشے وغیرہ کا مہتمم ۔ (۴) داروغہ یا منتظم جائداد (خصوصاً کسی بڑے گھرانے یا ریاست کا) ۔ (۵) شاہی خاندان کا ایک افسر ۔ (۶)(اسکاچستان) مجسٹریٹ (جو شاہی زمینوں کا انتظام کرتا تھا) ۔ (۷) متعدد انجمنوں اور کارپوریشنوں میں بعض افسروں کا خطاب ۔ (۸) (آکسفورڈ اور کیمبرج میں) منصف ۔ (۹) انگلستان کے بعض شہروں میں رؤسا کا بلدیاتی خطاب ۔ (۱۰) مزدوروں کا نگراں ۔ (۱۱) (غیر مقلد پروٹسٹنٹ فرقے میں) عبادت گذاروں کی جماعت یا مذہبی ضلع کا منتظم ۔ (۱۲) (مجازاً) منتظم جودوسخا ۔ (۱۳) منیجر ۔ (۱۴) (فری میسن) جلسہ گاہ کا افسر جس کا کام بقایات وصول کرنا ، ناشتہ وغیرہ کا فراہم کرنا ہوتا ہے ۔

High steward : (کیمبرج اور آکسفورڈ یونیورسٹی میں) منصف کا خطاب ۔

(Lord High) steward of England : اعلیٰ افسر جس کو تفویض تخت نشینی کے انتظامات ہوتے ہیں اور کسی امیر سلطنت کی عدالتی تحقیقات میں صدر ہوتا ہے ۔

(Lord high) steward of Scotland : اسکاچستانی سلطنت کا پہلا افسر ۔

(Lord) steward of the king's House hold : اعلیٰ درباری افسر ۔

Steward of manor : وہ شخص جو تعلقہ دار کے مالیاتی اور قانونی معاملات کو مالک کی طرف سے انجام دیتا ہے ۔

Steward of the Chiltern hundreds : دیکھو Chiltren

Steward : (v) انتظام کرنا : اہتمام کرنا : مہتمم یا منتظم کا کام کرنا ۔

Stewardess : (n) منتظمہ : مہتممہ ۔

Stewardship : (n) داروغہ کا منصب : داروغگی : مہتممی ۔

Stewardsman : (n) بحریہ کا رنگروٹ جس کا کام افسروں کے بنگلہ پر کھانا پہنچانا اور اسی قسم کے دوسرے کاموں کی انجام دہی ہوتا ہے ۔

Stewartry / Stewardry :(n) (اسکاچستان) مجسٹریٹ کا علاقہ : مجسٹریٹ کا عہدہ ۔

Stewbum : (n) دیکھو Drunkard

Stewed : (a) (۱) دم پخت کیا ہوا ۔ (۲) کڑی چائے (دیر تک چائے دان میں چھوڑ دینے کی وجہ سے) ۔ (۳) مدھوشی : مخمور ۔

Stewpan: (n) ڈھکنے دار کڑھائی : تلنے کا برتن ۔

Stewpond : (n) مچھلی کنڈ ۔

Stewpot : (n) ڈھکنے دار کڑاہی : تلنے کا دو دستوں والا برتن ۔

Stey : (a) (اسکاچستان) دیکھو Steep

Sthanakvasi/ Sthanakavasi : (n) [Skr. 'Sthanakavasin'.] جین مذہب کا ایک فرقہ جو مورتیوں کی پوجا نہیں کرتا ہے ۔

Sthanic : (a) [L. 'Sthenicus'.] (۱) سرگرم : پُر جوش : مضبوط : قوی : تند کار ۔ (۲) قوت و طاقت کا مظہر ۔ (۳)(مرضیات) حد سے زیادہ یا حسب معمول قوت حیات یا اشتعال پذیری سے پیدا ہونے والا : قلب و

شرائین کے فعل کی شدت کے متعلق ۔

Stib- : جزو ترکیبی بمعنی "سرمہ"۔

Stib : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی ٹیٹری ۔

Stibble : (n) (۱) پودوں کے ٹھنٹھ جو کھیت کٹ جانے کے بعد باقی رہ جاتے ہیں : وڈہ : ترائی ۔ (۲) دیکھو Stubble ۔

Stibial : (a) سرما سا : سرمہ آمیز : سرمئی ۔

Stibialism : (a) تسمم سرمہ : زہر خورانی بذریعہ سرمہ ۔

Stibic : (a) دیکھو Antimonic

Stibiconite : (n) سرمے کا آبدار آکسائیڈ ۔

Stibine : (n) [Fr.] (۱) دیکھو Stibnite ۔ (۲) سرمے کا مرکب ۔

Stibio- : Stibium کا جزو ترکیبی ۔

Stibium : (n) [L.] انتیمون : سرمہ ۔

Stibnite : (n) (معدنیات) نمک سرمہ : انتیمون کا خالص ثرائی سلفائیڈ ۔

Sticcado : (n) [It. 'Staeccato'.] (موسیقی) ایکسی لوفون (Xylophone) کی ایک قسم ۔

Stich : (n) [Gr. 'Stichos'.] نظم یا نثر کی ایک سطر ۔

Stichic/ -al : (a) [Gr. 'Stichikos'.] (۱) نظم یا نثر سے متعلق ۔ (۲) ایک ہی میٹر کی سطروں والا ۔

Stichidium : (n) [mod. L.] (نباتیات) اجاتی بذرہ دان : (بعض اشنوں کا) ڈوڈہ نما جوف ۔

Stichochrome : (n) [Gr. 'Stichos' + 'Chroma'.] (عضویات) کوئی عصبی خلیہ جس کا لون پسند جسم کم و بیش باقاعدہ طبقوں میں ہوتا ہے ۔

Stichometric/ -al : (a) سطور پیمائی سے متعلق ۔

Stichometrically : (adv.) سطور پیمائی کے طور پر ۔

Stichometry : (n) [Gr. 'Stichometria'.] (۱) سطور پیمائی : سطری پیمائش ۔ (۲) کتاب کے متن کی سطروں میں تقسیم (خصوصاً معنی کے لحاظ سے) : تقریباً یکساں لمبائی کی سطور میں نثر لکھنا ۔

Stichomythia/ Stichomuthia : (n) [Gr. 'Stichomithia'.] سوالی جوابی منظوم مکالمہ (ایک مصرعہ میں سوال ، دوسرے میں جواب ، جو یونانی ڈراموں میں عموماً پایا جاتا ہے) : نوکنکی : نیز ایسے منظوم مکالموں کی جدید نقل ۔

Stichomythic : (a) سوالی جوابی منظوم مکالمہ سے متعلق ۔

Stichos : (n) [Gr.] (۱) (یونانی کلیسا میں) (مقدس کتاب کا) جملہ : آیت ۔ (۲) معیاری سطر ۔

Stick : (n) [OE. 'Sticca'.] (۱) لکڑی کی چھڑی یا ڈنڈا : چھڑی : لکڑی : بید : ڈنڈا : سونٹا : کمچی ۔ (۲) درخت کی ٹہنی : لکڑی : چوب ۔ (۳) چھڑی یا ڈنڈے سے مارنا ۔ (۴) مستول : مستول کی بلی ۔ (۵) (موسیقی) بینڈ ماسٹر کی چھڑی جس سے وہ ہدایت کرتا ہے ۔ (۶) (گولف ، ہاکی وغیرہ میں) ضرب لگانے کی چھڑی : بلا (ہاکی) قانون کی خلاف ورزی : اس طرح کی خلاف ورزی کو ظاہر کرنے کے لئے بھی یہ لفظ استعمال ہوتا ہے ۔ (۷) (کرکٹ) (جمع) وکٹ : (فٹ بال) گول ۔ (۸) عمارتی لکڑی دینے والا درخت ۔ (۹) دیکھو Walking-stick ۔ (۱۰) عصا : عصا دار : عصا بردار ۔ (۱۱) مصری کی ڈلی : لاکھ کی قلم : حجامت کے صابون کی بٹی وغیرہ ۔ (۱۲) مطبخی پودوں کی ڈنڈی ۔ (۱۳) شمع دان : موم بتی ۔ (۱۴) حرف جوڑنے کی پٹری ۔ (۱۵) (وائلن کا) کمانچہ ۔ (۱۶) (جمع) (تہ کئے جانے والے پنکھے کا) وہ حصہ جس پر تہوں کو لگایا جاتا ہے ۔ (۱۷) طیارے کو قابو میں رکھنے یا چلانے کا پرزہ ۔ (۱۸) (جمع) فرنیچر : گھریلو سامان ۔ (۱۹) (تھیٹر) دلچسپی نہ رکھنے والا ایکٹر ۔ (۲۱) (عام) پستول ۔ (۲۲) پاؤں : پیر ۔ (۲۳) غیر الکحلی مشروب میں شراب کی مقدار ۔ (۲۴) (مسلسل بمباری کے لئے) بموں کی ترتیب ۔ (۲۵) چھاتہ برداروں کی تعداد جو چھلانگ لگاتے ہیں یا جنہیں یکے بعد دیگرے چھلانگ لگانی ہے ۔

Cleft stick : تنگ مقام جہاں سے مفر نہ ہو ۔

Crooked stick : اوندھی کھوپڑی کا شخص : سر پھرا آدمی ۔

Every stick (and stone) : کسی عمارت کا کل سامان ۔

Every stick/ Sticks of furniture : فرنیچر : گھریلو ساز و سامان ۔

The sticks : (۱) مستول اور مستول کی بلی ۔ (۲) دیہات : گھنا جنگل ۔

To have got hold of the wrong end of the stick : غلط روایت کرنا یا پانا : حقیقت سے بے خبر رہنا ۔

(To have or get) the right or the wrong end of the stick : کسی سودا یا مقابلہ میں نفع یا نقصان اٹھانا۔

To hold sticks with : برابر آنا : ہم سر ہونا۔

To sticks : مکمل طور پر : پوری طرح۔

To sticks and staves : ٹکڑے ٹکڑے : چور چور۔

With a stick in it : (چائے اور کافی کے بارے میں کہا جاتا ہے) برانڈی (شراب) ملی ہوئی۔

Wrong end of the stick/ Short- / Dirty : ناواجب اور ناموافق سلوک : نا موافق حالات۔

Stick : (n) [Al. ' Stica'.] چھوٹی بام مچھلی کی تعداد کا پیمانہ (۱۵ یا ۲۶ بام مچھلیاں)۔

Stick : (n) (۱) عارضی ٹھہراؤ : عارضی رکاوٹ۔ (۲) مانع : رکاوٹ پیدا کرنے والی چیز : مشکل : روک۔ (۳) چپکاؤ : چپکنے کی قوت : چسپیدگی۔ (۴) (کرکٹ) وہ بلے باز جو جلدی آؤٹ نہیں ہو۔

Stick : (v) [ON. 'Stician'.] (۱) چبھونا : گڑانا : بیندنا۔ (۲) بھونکنا: گھسانا۔ (۳) لگنا : لگانا (نوکدار چیز پر) : جمنا : جمانا: لگانا : رکھنا۔ (۴) آگے کو نکلا ہونا یا آگے کو نکالنا : آگے بڑھا ہوا : سیدھا کھڑا کرنا یا ہونا۔ (۵)لگانا : لگنا : چسپاں کرنا یا ہونا : چپکانا : چمٹنا : آگے رہنا۔ (۶) ساتھ دینا : ایضائے وعدہ یا بات کا پاس کرنا۔(۷) پھنس جانا : اٹک جانا : رک جانا۔ (۸)(مجازاً) کام رک جانا۔ (۹) لکڑی نصب کرنا (پودے کے سہارے کے لئے) : ٹائپ چوب میں ٹائپ جمانا۔ (۱۰) (جانور کی گردن میں) چھرا گھونپ کر مار ڈالنا۔ (۱۱) برچھی بھونک کر سامن مچھلی پکڑنا : برچھی کے ذریعہ جنگلی سور کا شکار کرنا۔ (۱۲) (نوکدار اوزار کا) گڑجانا : گڑا رہنا : جما رہنا۔ (۱۳) (کھانے وغیرہ کا) حلق میں اٹک جانا یا پھنس جانا۔ (۱۴) (آدمی یاچیز کا) ساکت ہو جانا : آگے نہ بڑھ پانا۔ (۱۵) (مال کا) غیر فروخت شدہ رہنا : بے بکا رہنا۔ (۱۶) مشکل میں ہونا : مخبوط ہو جانا : پریشان ہو جانا۔ (۱۷) خاموش ہو جانا : گنگ ہو جانا۔ (۱۸) پس و پیش کرنا۔ (۱۹)(طباخی) کھانا وغیرہ پلیٹوں میں سجانا۔ (۲۰) تھوپنا : لگانا (بہتان وغیرہ)۔ (۲۱) روک دینا۔ (۲۲) (کوئی سوال پوچھ کر یا مسئلہ پیش کر کے) الجھن میں ڈال دینا۔ (۲۳) (عام) تھگنا : فریب دینا : پھانسنا : مشکل وغیرہ میں پھنسا دینا۔ (۲۴) برداشت کرنا : سہنا۔ (۲۵)ادائی پر مجبور کرنا۔

To be stuck on : (امریکی عامیانہ) فریفتہ ہو جانا : لٹو ہو جانا : عاشق ہو جانا۔

To stick a pig : برچھی کے ذریعہ جنگلی سور کا شکار کرنا۔

To stick in one's craw/ -crop/ -gizzard : دیر ہضم ہونا: ناگوار ہونا : بے چین یا پریشان کر دینا۔

To stick in one's throat : (الفاظ کا) گلے میں اٹکنا : بیان نہ کر پانا : بول نہ سکنا۔

To stick in the mud : برے حال میں قانع رہنا۔

To stick in or on : بہت زیادہ دام مانگنا : بڑھا چڑھا کر قیمت لگانا : بیان میں مبالغہ کرنا۔

To stick one's neck out : خطرے میں ڈالنا (اپنے آپ کو)۔

To stick on, to (a horse) : گھوڑے پر آسن جمائے رہنا۔

To stick to a person's fingers : (مجازاً) غبن کرنا : تصرف کرنا۔

To stick to one's guns : مقابلے میں ڈٹا رہنا۔

To stick to one's knitting : اپنے کام پر لگے رہنا : ایک ہی طرف دل لگائے رہنا۔

To stick to one's last : اپنے پیشے پر قائم رہنا : اپنے دائرہ علم سے باہر نہ جانا۔

To stick to one's ribs/ -ribs : مناسب غذا کا انتظام کرنا : بھر پیٹ کھانے کا انتظام کرنا۔

Stick : (v) (۱) درمیان میں چھڑیاں رکھنا (لکڑی کے شہتیروں کے انبار لگانے میں)۔ (۲) لکڑی کا سہارا دے کر پودا لگانا۔ (۳) لکڑیاں چننا۔

Stick : (a) (۱) لکڑی یا چھڑی سے مشابہ۔ (۲) لکڑی یا قمچی سے بنا ہوا۔

Stick : (adv.) مکمل طور سے : پورے طور سے : سب ملا کر۔

Stick-and-dirt/ -mud : (a) لکڑی اور مٹی سے بنا ہوا۔

Stick at : (v) (۱) پس و پیش کرنا : جھجھکنا : تامل کرنا : اعتراض کرنا۔ (۲) روک دیا جانا (مشکل کی وجہ سے)۔

To stick-at nothing : بے باك هونا : كسى مزاحمت كى پروا نه كرنا : كسى وجه سے بهى نه ركهنا ۔

Stick-at-itiveness : (n) (۱) كٹر پن : محكم گيرى : مضبوطى ۔ (۲) ديكهو Stick-to-iteveness ۔

Stick-at-nothing : (n) اراده : مصمم اراده كئے هوئے : بے باك ۔

Stick bean : (n) ديكهو Pole-bean

Stick-bug : (n) (۱) ايك شكار خور كيڑا ۔ (۲) ديكهو Stick-insect ۔

Stick by : (v) (كسى كا) وفادار رہنا : حمايت كرنا : تقليد كرنا ۔

Stick-candy : (n) بتى يا چهڑى كى شكل ميں بنائى هوئى مٹهائى ۔

Stick-caterpillar : (n) مساح حشره كا پہل روپ ۔

Stick chair : (n) ديكهو Sedan-chair

Stick-chimney : (n) (امريكا)(لكڑى كے) كندوں سے بنے گهر كا دودكش جولكڑيوں كو به انداز چليا مٹى يا گارے سے جوڑ كر بنايا جاتا هے ۔

Stick-control : (n) ديكهو Control stick

Stick-culture : (n) جراثيمى كشت جس كے وسيط كشت ميں پلاٹينم كى سوئى ڈال دى جاتى هے ۔

Stick dance : (n) مغربى يوروپ اور ہندوستان كا ناچ جس ميں دو هم رقص آپس ميں يا ناچنے والى يا ناچنے والا دونوں ہاتهوں سے چهڑياں لڑاتے ہيں ۔

Stick down : (v) لكهنا : تحرير ميں لانا ۔

Stick drawings : (n) ابهرے خط سے بنائى هوئى تصوير (كهيل كود ميں يارقص ميں انسان يا جانور كى وضع كو ظاهر كرنے كے لئے) ۔

Stick figure : (n) ديكهو Stick drawings

Stick force : (n) وه قوت جو جهاز راں پرواز كے دوران موڑنے والے پرزے ميں لگاتا هے ۔

Stick-gig : (n) يك نشستى دو پہلو والى ہلكى گاڑى ۔

Stick-grenade : (n) دسته دار دستى بم ۔

Stick handle : (v) (برف پر كهيلى جانے والى ہاكى ميں) گيند كو قابو ميں ركهنا ۔

Stick horse : (n) بچوں كى چهڑى جس كى موٹه گهوڑے كے منه كى طرح هو ۔

Stick-in : (n) (فولاد كى مل كا) وه مزدور جو فولاد كى سلاخوں كو دستى سنسى سے مزيد عمل كے لئے دوسرى مشين ميں ڈالتاهے ۔

Stick-insect : (n) عصا حشره : سايه حشره : كيڑا جس كى شكل چهڑى سے مشابه هوتى هے ۔

Stick-in-the-mud : (n) (۱) منها : لكير كا فقير ۔ (۲) (عام) فلاں (جب كسى كا نام ياد نہيں آتا هے تو اس موقع پر بولتے ہيں ، مثلاً Mrs. Stick-in-the-mud ۔

Stick-leg : (a) چهڑى نما پايوں والى (كرسى) ۔

Stick-looper : (n) ديكهو Stick-caterpillar

Stick man : (n) (۱) چهڑى ، بلے وغيره سے كهيلنے والا : چهڑى سے كام لينے والا ۔ (۲) ديكهو Stick figure ۔

Stick no bills : (n) اشتہار نه لگائيں ۔

Stick on : (v) جمے رہنا : مستقل رہنا : ڈٹے رہنا ۔

Stick out : (v) (۱) آگے كو نكلنا يا بڑهنا ۔ (۲) نماياں هونا ۔ (۳)ڈٹے رہنا : ثابت قدم رہنا : قائم رہنا : جمے رہنا ۔ (۴)برداشت كرنا : انجام كو پہنچانا ۔ (۵) اصرار كرنا : مصر هونا ۔ (۶) (كسى معاہده يا تصفيه پر) رضا مند نه هونا ۔ (۷)(مزدوروں كا) ہڑتال كرنا ۔ (۸) دعوے سے كہنا : وثوق سے كہنا ۔

To stick it out : برداشت كرنا : آخر تك سه لينا ۔

Stick-out : (n) (۱) ہڑتال ۔ (۲) ہڑتالى ۔

Stick-out : (a) نكلا هوا : نماياں ۔

Stick-pin : (n) ٹائى ميں لگانے كى آرائشى پن ۔

Stick-salve : (n) چپكنے والا مرہم ۔

Stick-seed : (n) ايك پودا جس كا بيج خار دار هوتا هے ۔

Stick to : (v) (۱) وفادار رہنا (كسى شخص يا جماعت كا) : نه چهوڑنا ۔

(۲) قائم رہنا : ڈٹے رہنا : جمے رہنا (دلیل ، مطالبہ ، خیال وغیرہ پر) : اصرار کرنا : مصر رہنا ۔ (۳) نہ بکنا : نہ پھسلنا ۔ (۴) لگے رہنا : چپٹے رہنا : پابندی کرنا ۔ (۵)(کسی مقام پر) ڈٹے رہنا : چھوڑنے سے انکار کر دینا۔ (۶) چربہ اتارنے کی کوشش کرنا ۔ (۷) (دوڑ ، تعاقب وغیرہ میں) لگے رہنا : پیچھا کرنا ۔ (۸)قبضہ میں رکھنا۔

**Stick together : (v)** (۱) (چیزوں کا) ایک دوسرے سے چپکنا ۔ (۲) (اشخاص کا) ساتھ دینا : اکٹھا رہنا ۔ (۲) (مجازاً) طرفداری کرنا : حمایت کرنا ۔

**Stick-to-itiveness : (n)** کٹرپن : پیوستگی : محکم گیرہ :مضبوطی : استقلال : ثابت قدمی : مستقل مزاجی ۔

**Stick up : (v)** (۱) (کسی سطح سے) باہر نکلنا : آگے کو نکل جانا ۔ (۲) مزاحمت کرنا : رکاوٹ پیدا کرنا ۔ (۳)نصب کرنا : جگہ پر لگانا : گاڑنا (کھونٹا وغیرہ) : جسم یا سر میں میخیں بھونک دینا ۔ (۴) (ہتھیار ڈالنے کے لئے) ہاتھ اوپر کرنا ۔ (۵) گاڑنا :لگانا ۔ (۶) راستے میں روک کر لوٹ لینا : لوٹ لینا (بینک وغیرہ) ۔ (۷) روکنا (کام یا سفر سے) : گھبرا دینا : حیرت میں ڈال دینا ۔ (۸)(آسٹریلیا) شکار کو پلٹ کر مقابلہ کرنے پر مجبور کرنا ۔ (۹) سیخ پر پکانا ۔ (۱۰) (مٹی کے برتن کو) چکنا کرنا : تکمیل کو پہنچانا ۔

**To stick up for :** حمایت کرنا : پشتی لینا ۔

**To stick up to :** (۱) کسی سے نہ دبنا : مقابلے سے پیش آنا ۔ (۲) محبت ، لگاوٹ یا عشق بازی کرنا : شادی کی تجویز پیش کرنا ۔

**Stick-up : (a)** (۱) کھڑا : اونچا (کالر) : اوپر کو مُڑا ہوا ۔ (۲) چپکایا ہوا یا چپکائے جانے کے لئے بنا ہوا ۔

**Stick-up : (n)** (۱) کھڑا کالر ۔ (۲) ریوالور سے لیس چور جو اپنے شکار سے ہاتھ اوپر اٹھانے کو کہتا ہے : ڈکیتی : راہزنی ۔ (۳) چپکائی جانے والی چیز (خصوصاً نقشہ کشی میں)۔

**Stick-up man / Stickup : (n)** رہزن : راہ میں روک کر لوٹنے والا ۔

**Stickability : (n)** برداشت کرنے یا جمے رہنے کی صلاحیت ۔

**Stickage : (n)** چپکاؤ : چسپیدگی ۔

**Sticker : (n)** (۱) چپکنے والا : بھونکنے والا : جمانے والا ۔ (۲) بھونکنے یا چبھونے کا اوزار : مچھلی مارنے کی برچھی : لمبے پھل کا نوکدار چاقو ۔ (۳) مستقل مزاج شخص : ثابت قدم شخص : جما رہنے والا آدمی۔ (۴) مشکل سوال یا مسئلہ ۔ (۵) آرگن باجے میں لکڑی کی ڈنڈی ۔ (۶) جلد نہ بکنے والی اشیاء ۔ (۷) تھم تھم کر کھیلنے والا کھلاڑی جو آؤٹ نہ ہو ۔ (۸) مہمان یا ملاقاتی جو ٹالے نہ ٹلے ۔ (۹)ایک چیز کو دوسری چیز پر چپکانے والا مزدور ۔ (۱۰)اخبار یا غیر مجلد پمفلٹ میں زائد صفحہ گھسانے والا ۔ (۱۱)ڈنڈا : آرائشی حاشیہ وغیرہ بنانے کی مشین ۔ (۱۲) چپکنے والا لیبل ، ٹکٹ ، چٹ ، وغیرہ ۔ (۱۳) سمن جو غلط جگہ پر موٹر گاڑی لگانے پر پولس والے گاڑی میں چپکا دیتے ہیں ۔ (۱۴) سنگ مرمر کی تختیوں کو جوڑا لگا کر مرمت کرنے والا ۔

**Sticker : (n)** (۱) (ایندھن کے لئے) لکڑیاں چننے والا ۔ (۲) لکڑی کے تختوں کے درمیان لگائی جانے والی لکڑی ۔ (۳) (کھیل) چھڑی یابلے سے کھیلنے والے : ایسے کھیل کا ماہر ۔

**Sticker-up : (n)** (۱) وہ شخص جو ظروف سازی میں مختلف ٹکڑوں کو جوڑتا ہے ۔ (۲) (آسٹریلیا) ڈاکو : راہزن : قزاق ۔ (۳)(آسٹریلیا) لکڑی کی سیخ پر گوشت بھوننے کا ایک طریقہ ۔

**Stickery : (a)** کانٹے دار : خار دار ۔

**Stickfast : (n)** (۱) جمانے والا : چپکانے والا ۔ (۲) چپکانا : جمانا ۔

**Stickful : (n)** ٹائپ کی وہ تعداد جو ایک ٹائپ چوب میں سما سکے ۔

**Stickily : (adv.)** لسلسے پن سے ۔

**Stickiness : (n)** لسلساپن : چسپیدگی : چپچپاپن ۔

**Stickiness: (n)** سختی ۔

**Sticking : (n)** (۱) بھونکنا : چبھونا ۔ (۲) چپکانا : جمانا (کرکٹ میں) کریز پر جمے رہنا ۔ (۳) چپکنے والا یا چپکا ہوا مادہ ۔ (۴)(کان کنی) مٹی کی تہ جو معدنی ذرات کے گرد ہوتی ہے ۔ (۵) (جمع) گھٹیا قسم کا گوشت جو قصاب کے چھرے سے خراب ہو گیا ہو ۔ (۶) کٹہرے یادروازے کا آرائشی حاشیہ یا کنارہ ۔

**Sticking : (a)** چپکنے والا : جمنے والا : پھنس جانے والا : اٹک جانے والا۔

**Sticking : (n)** (۱) (پودوں کو) سہارا دینے والی چھڑی : سہارا ۔ (۲) نقارے کی چوب استعمال کرنے کا طریقہ ۔

**Sticking-grass : (n)** سر والا : ایک قسم کی گھاس جو کپڑوں میں چمٹ جاتی ہے : کتا گھاس ۔

Sticking-knife : (n) جانوروں کو بھونک کر مارنے کا چھرا یا چھری ۔

Sticking-piece : (n) گائے کی گردن کے نچلے حصے کا گوشت ۔

Sticking-place : (n) (۱) وہ جگہ جہاں کوئی چیز پھنس جائے۔ (۲) جانور کی گردن کا وہ مقام جہاں چھرا گھونپا جاتا ہے ۔

Sticking-plaster : (n) مرہم جو زخم پر چپک جائے: چپک مرہم: لصوق۔

Sticking-point : (n) (۱) دیکھو Sticking-place ۔ (۲) رکاوٹ ۔

Sticking-slave : (n) چپکنے والا مرہم ۔

Sticking tommy : (n) موم بتی جس میں لمبی نوک بنی رہتی ہے تاکہ وہ دیوار یا فرش پر جمائی جا سکے ۔

Stickit : (a) (۱) نامکمل : ناتمام : ادھورا ۔ (۲) (عدم صلاحیت یا ذرائع نہ ہونے کی وجہ سے) اپنے پیشے کو چھوڑ دینے والا ۔

Stickjaw : (n) دانتوں میں چپک جانے والی مٹھائی جسے چبانا دشوار ہوتا ہے : چپک مٹھائی یا پڈنگ ۔

Sticklac : (n) ٹہنیوں سے نکلنے والا لاکھ (قدرتی حالت میں) ۔

Stickle : (a) [ME. 'Stikell'.] (۱) دیکھو Steep ۔ (۲) تیز رو : تیزی سے چلنے والا: تیز رفتار : تیز : سریع ۔

Stickle : (n) (۱) ندی کا اتار ۔ (۲) (اود بلاؤ کے شکار میں) آدمیوں کی قطار ندی کے پایاب مقام پر کھڑی کر دی جاتی ہے تاکہ اود بلاؤ بھاگ نہ سکے ۔

Stickle: (v) مشکل پیدا کرنا : اعتراض کرنا : حجت کرنا : تکرار کرنا : پس و پیش کرنا : ہچکچانا : برا ماننا ۔

Stickle : (n) ابتری : گڑبڑی : انتشار : افراتفری : اضطراب : پریشانی ۔

Stickle for : (v) جدو جہد کرنا: کوشش کرنا : سعی کرنا (کسی مطلوبہ مقصد ، مسئلہ وغیرہ کے لئے) ۔

Stickleback : (n) [OE. 'Stice'.] ماہی آبنوس : ایک چھوٹی سی مچھلی جس کی پشت خاردار ہوتی ہے ۔

Stickler : (n) (۱) امپائر (کشتی ، کھیل ، شمشیر زنی وغیرہ میں) ۔ (۲) راسخ : سخت اصرار کرنے والا : حامی : موئد ( In کے ساتھ) ۔ (۳) مشکل سوال یا مسئلہ ۔

Stickless : (n) بے چھتری : بے مستول ۔

Sticklike : (a) چھتری نما ۔

Stickling : (n) دیکھو Stickleback

Stickly : (a) کانٹے دار : خار دار : کھر دار ۔

Sticktail : (n) ایک قسم کی بط ۔

Sticktight : (n) (نباتیات) دبیز نرمائی : مرکب پھولوں والی ایک گھاس جس کے چپٹے ثمرک میں دوکسار ہوتے ہیں ۔

Stickum : (n) [Stick + um.] چپکنے یا چپکانے والی چیز ۔

Sticky : (a) (۱) چھڑی نما : چوبی ۔ (۲) (مصوری) واضح اور متعین خاکہ والی ۔ (۳) بے لوچ : بھدا (شخص) ۔

Sticky : (a) (۱) لسدار : چیپ دار : لسلسا : چپچپا : لعاب دار ۔ (۲) (وکٹ وغیرہ) نرم (بارش یا پانی کی وجہ سے) : (برف) جو خود پگھل رہی ہو ۔ (۳) نم : مرطوب ۔ (۴)مزاحمت کرنے والا : رکاوٹ پیدا کرنے والا ۔ (۵)محتاط : باریک بیں ۔ (۶) مشکل : تکلیف دہ ۔ (۷)ناگوار : ناپسندیدہ ۔ (۸) بھدا : تکلیف دہ : سخت ۔ (۹) مندی : پٹ دھرم ۔

Sticky : (v) چپکنے والا بنانا : لسلسا مادہ لگانا ۔

Sticky bomb/ -charge/ -grenade : (n) بم جس پر لسدار مادہ لگا رہتا ہے اور پھینکے جانے پر نشانے سے چپک جاتا ہے یہاں تک کہ پھٹ جائے۔

Sticky dog : (n) (کرکٹ) نرم وکٹ ۔

Sticky-fingered : (a) سارقانہ : چوٹا ۔

Sticky-handed : (a) دیکھو Sticky-fingered

Stickbeak : (n) (آسٹریلیا) متجسس شخص ۔

Sticta : (n) [Gr. 'Stikte'.] کائی کی ایک جنس ۔

Stiddy : (۱) نہائی : اہرن ۔ (۲) لوہارخانہ : بھٹی (لوہار کی) ۔

Stiegel glass : (n) [after Henry William striege, an american glassmaker.] (۱) اٹھارھویں صدی میں پنسلونیا میں بننے والے سبز شیشے کے ظروف ۔ (۲) اٹھارھویں صدی کے سبز شیشے کے ظروف سے مشابہ ظروف ۔

Stieve : Steeve کا اسکاچستانی متبادل ۔

Stife : (n) [f. 'Stifle'.] دم گھوٹنے والا دھواں یا بو۔

Stiff : (a) [OE. 'Stif'.] (۱) کڑا : سخت : کرخت : درشت : بے لوچ۔ (۲) درشت مزاج : ضدی : ہٹی : اکھڑ۔ (۳)تکلف بھرا : پُر تصنع : کھنچا کھنچا : سرد مہر : روکھا : الگ تھلگ : کم آہن : رسمی۔ (۴) جو رواں نہ ہو : رکتا ہوا : اٹکتا ہوا : سخت۔ (۵) (عضلات و دیگر اعضا) اکڑے ہوئے (زیادہ ورزش یا محنت سے)۔ (٦) مشکل : کٹھن؛ تند : ہمت شکن : پُر مشقت : صعب۔ (۷) گاڑھا : غلیظ : لیس دار (گاڑا مٹی وغیرہ)۔ (۸) (مشین) سخت : کڑی (چلنے میں)۔ (۹) کسا ہوا : ٹھونس ٹھونس کر بھرا ہوا : گھنی (آبادی)۔ (۱۰) (جہاز) آسانی سے نہ جھکنے والا (عمودی حالت سے)۔ (۱۱) (مجازاً) مستقل : ثابت قدم : پکا۔ (۱۲) (جنگ یا مباحثہ) سخت۔ (۱۳) (قیمت ، نرخ وغیرہ) چڑھتا ہوا : جس میں کمی نہ واقع ہو : گراں فروش۔ (۱۴) مضبوط : قوی الجثہ : تنو مند : ہٹا کٹا۔ (۱۵)(ہوا) تیز : تند۔ (١٦) (شراب) تند : تیز۔ (۱۷)کھڑی (چڑھائی یا اُتار)۔ (۱۸) (قیمت ، طلب وغیرہ) بہت زیادہ : گراں : قیمتی۔ (۱۹) (تاش) اکیلا (اکا ، بادشاہ ، بیگم یاغلام)۔ (۲۰) منہ زور شخص : ناقابل اصلاح شخص۔

Stiff as a poker : ماش کے آٹے کی طرح اینٹھا ہوا۔

Stiff in the back : ثابت قدم : مستقل : مصمم : مستقل مزاج۔

To bore (one) stiff : حد سے زیادہ اُکتا دینا : بے حد تنگ کرنا۔

To have a stiff neck : گردن اکڑ جانا (گٹھیا وغیرہ کے اثر سے)۔

To keen (carry, have) a stiff upper lip : ثابت قدم رہنا۔

Stiff : (n) (۱) (عام) دستاویز : درشتی ہنڈی : روپیہ : خفیہ خط۔ (۲) لاش : نعش۔ (۳) مفلس شخص : نکما آدمی : فضول خرچ۔ (۴) سخت بنایا لباس (مثلاً کالر ، پیٹی کوٹ وغیرہ)۔ (۵)جعلی چیک یا ہنڈی۔ (٦) کوئی چیز (مثلاً موڑا ہوا اخبار) جسے پاکٹ مار اپنی حکمت کو چھپانے کے لئے استعمال کرتا ہے۔ (۷) شرابی : بدمست۔ (۸)(عام) کنجوس : بخیل۔ (۹) بدنام شخص۔ (۱۰)مزدور : آوارہ گرد۔ (۱۱) وہ گھوڑا جو ریس میں نہ جیتے۔

Stiff : (adv.) (۱) سختی سے : کس کر : مضبوطی سے۔ (۲) شدید طور پر : شدت سے۔

To give it to someone (pretty) stiff : درشتی سے بولنا : ڈانٹنا ڈپٹنا۔

Stiff-arm : (v) (۱) (حریف سے) مدافعت کرنا (ہاتھ سے)۔ (۲) ہاتھ بڑھا کر راستہ صاف کرنا۔

Stiff-arm : (n) (۱) (فٹ بال میں) ہاتھ سیدھا کر کے حریف کو باز رکھنا۔ (۲) ہاتھ سیدھا کر کے راستہ بنانا۔

Stiff-backed : (a) (۱) بالکل سیدھا۔ (۲) متکبر : مغرور : ضدی۔

Stiff-neck : (n) (۱)اکڑی ہوئی گردن۔ (۲) مغرور یا ضدی آدمی۔ (۳) ضد : تمرد۔

Stiff-necked : (a) (۱) ضدی : سرکش : مغرور۔ (۲) طمطراق کا۔

Stiff-neckedly : (adv.) ضدی پن کے ساتھ : غرور کے ساتھ۔

Stiff-neckedness : (n) ضد : سرکشی : غرور۔

Stiff one / Stiff 'un : (n) (عام) نعش : لاش۔

Stiff upper lip : (n) ثابت قدمی : مستقل مزاجی۔

Stiffen : (v) (۱) سخت کرنا یا ہونا : اکڑ جانا : کڑا کرنا۔ (۲) گاڑھا کرنا : بستہ کرنا۔ (۳) (مجازاً) زیادہ متعین یا مستقل ہونا۔ (۴) زیادہ ثابت قدم بنانا یا ہونا :زیادہ متمرد بنانا یا ہونا۔ (۵) (مجازاً) مارنا : قتل کر دینا۔ (٦)(فوج) اچھے سپاہیوں کو ملا کر فوجی صلاحیت بڑھانا۔ (۷) رسمی یا سرد مہر بنانا یا ہونا : معلق یا حد سے زیادہ پر تصنع بنانا۔ (۸) (قیمت ، نرخ وغیرہ) مستقل ہو جانا یا بنانا۔ (۹) (ہوا) شدت پکڑنا۔ (۱۰)(چڑھاؤ) زیادہ کھڑا یا مشکل ہو جانا۔

Stiffener : (n) (۱) (کپڑا ، ہیٹ وغیرہ) کڑا کرنے والا (آدمی) : سخت بنانے والا۔ (۲) سخت بنانے والی چیز۔ (۳) جاں بخش شراب یا مشروب۔

Stiffening : (n) (۱) سخت یا کڑا بنانا یا ہونا : سخت بنائی ہوئی چیز۔ (۲) سخت یا کڑا بنانے والی چیز۔ (۳) (کارگردگی بہتر بنانے کے لئے) سپاہیوں کو ملانا۔

Stiffish : (a) کسی قدر سخت یا مضبوط : قدرے رسمی : کسی قدر زیادہ۔

Stiffly : (a) سختی سے : بہت زیادہ سخت ہو کر۔

Stiffness : (n) کڑاپن : صلابت : سختی : درشتی : بے لوچ ہونا : غیر تغیر پذیری : اشتعال : تکلف : زبردستی۔

Stifftail : (n) دیکھو Ruddy-duck

Stifle : (n) [Origin unkn.] پٹھا (گھوڑے کا) ؛ زانوئے اسپ ؛ پٹھے کا روک۔

Stifle : (v) [ME. 'Stuflen, Stufflen'.] (۱) گلا دبا کر مار ڈالنا ؛ گلا گھوٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مار ڈالنا ؛ دم گھونٹ کر مار ڈالنا۔ (۲) دم گھوٹنا ؛ سانس روک دینا ؛ گھونٹ دینا۔ (۳)گُنگ یا بے آواز کر دینا ؛ خاموش کر دینا۔ (۴)دبانا؛ چھپانا (حقیقت ، حرکت ، دستاویز ، خط وغیرہ) ؛ ظاہر نہ ہونے دینا۔ (۵) بجھانا (آگ وغیرہ)۔ (۶) روک دینا ؛ مزاحمت پیدا کرنا ؛ روک لگانا۔ (۷) دم گھٹنا ؛ سانس رکنا۔

Stifle : (v) (گھوڑے کے) پٹھے کی ہڈی کا کھسک جانا یا اتر جانا۔

Stifle : (n) دم گھٹنے والا ماحول۔

Stifle-bone/ -cap/ -pan : (n) گھوڑے کی چپنی ؛ پٹھے کی ہڈی ؛ کاسۂ زانوئے اسپ۔

Stifle-joint : (n) پٹھا (گھوڑے کا) ؛ زانوئے اسپ۔

Stifled : (a) (۱) دم گھونٹا ہوا۔ (۲) جس میں دم گھٹتا ہو ؛ جہاں ہوا بند ہو۔

Stifler : (n) (۱) دم گھوٹنے والا۔ (۲)(چوروں کا عامیانہ) پھانسی کا چوکٹھا۔

Stifling : (a) دم گھوٹنے والا ؛ خانق ؛ دشوار ؛ موذی۔

Stigma : (n) [L.] (۱) (جلد پر گرم لوہے سے ڈالا ہوا) داغ (جو مجرم یا غلام کو لگایا جاتا تھا)۔ (۲) کلنک کا ٹیکا، بدنامی۔ (۳) علامت مرض (مثلاً ہسٹریا)۔ (۴) امتیازی نشان یا صفت ؛ شناختی نشان۔ (۵) تہمت ؛ بہتان۔ (۶)(جمع) حضرت عیسیٰ کے مصلوب جسم کے داغ جو بعض اولیاء کے جسم پر تھے۔ (۷) (مرضیات) پھوڑا ؛ سر جنادہ۔ (۸) (حیوانیات ، تشریح) دھبا ؛ داغ ؛ مسّا۔ (۹)(حیوانیات) مقس حشرہ۔ (۱۰) (نباتیات) سر بقچہ ؛ زیرہ گیر۔

Stigmal : (a) داغ سے متعلق ؛ بدنامی سے متعلق ؛ مرض علامت سے متعلق ؛ سُرخ بادہ سے متعلق ؛ مقس حشرہ سے متعلق۔

Stigmal vein : (n) چھوٹی ورید جو چار جھلی نما پر رکھنے والے کیڑے میں ہوتی ہے۔

Stigmaria : (n) [mod. L.] (ارضیات) متحجر درختوں کی ابتدائی جنس جو کوئلہ کے کان میں افراط سے پائی جاتی ہے۔

Stigmat : (n) [Back-formation from 'Stigmatic'.] (تصویر کشی) غیر ابہامی عدسے۔

Stigmatic : (a) (۱)متعلق بہ داغ ؛ داغ دار؛ باعث ذلت ؛ موجب رسوائی۔ (۲) حضرت عیسیٰ کے مصلوب جسم کے داغ یا ان سے مشابہ داغوں سے متعلق۔ (۳) (حیوانیات ، تشریح) داغ سے متعلق ؛ دھبے سے متعلق ؛ خال دار۔ (۴)(بصریات) غیر ابہامی۔ (۵) (نباتیات) سر بقچہ دار ؛ سربقچوی۔

Stigmatic : (n) وہ شخص جس کے جسم پر حضرت عیسیٰ کے مصلوب جسم کے سے نشانات ہوں۔

Stigmatiferous : (a) سر بقچہ دار ؛ زیرہ گیرہ دار۔

Stigmatiform : (a) داغ نما ؛ سر بقچہ نما۔

Stigmatism : (n) (۱) (مرضیات) پھوڑا میں مبتلا ہونا ؛ سرخ بادہ میں مبتلا ہونا۔ (۲) غیر ابہامیت ؛ واضح ماسکیت۔

Stigmatist : (n) دیکھو Stigmatic (n)

Stigmatization : (n) (۱) بدنامی ؛ انگشت نمائی ؛ رسوائی۔ (۲) (عملی توجہ سے) غیبی داغ پیدا کرنا یا ہونا۔

Stigmatize : (v) (۱) برا بھلا کہنا ؛ بدنام کرنا ؛ انگشت نمائی کرنا ؛ رسوا کرنا۔ (۲) (عمل توجہ وغیرہ سے) غیبی داغ پیدا کرنا (حضرت عیسیٰ کے مصلوب جسم کے نشانات سے مشابہ)۔ (۳) (مرضیات) پھوڑا نکل آنا ؛ سرخ بادہ میں مبتلا ہونا۔ (۴) نامزد کرنا ؛ شناخت کرنا ؛ لقب دینا ؛ موسوم کرنا۔

Stigmatose : (a) (۱) (نباتیات) سربقچہ دار۔ (۲) سرخ مادہ میں مبتلا۔

Stigmatosis : (n) (طب) سرخ بادہ۔

Stigmatypy : (n) بنکیوں کے ذریعہ تصویر چھاپنے کا ایک طریقہ جس سے دغوپ چھاؤں کا اثر پیدا ہوتا ہے۔

Stilbene : (a) [Gr. 'Stilben'.] ٹولو اور تارکول پر گرم جست کے آکسائیڈ کے عمل سے نکلنے والا ہائیڈروجن کاربن جو رنگ سازی میں کام آتا ہے۔

Stilbine : (n) دیکھو Stilbene

Stilbite : (n) [Fr.] (نباتیات) الومینیم اور کیلسیم کا آبدار سلیکیٹ

جو ترچھے منشوری بلور میں اور چمک دار ہوتا ہے ۔

Stile : (n) [OE. 'Stigel'.] پیڑی : باھو : گزر : دیوار یا باڑ کے دوسری طرف جانے کے لئے سیڑھی وغیرہ جس سے انسان گزر سکے اور جانور نہ گزر سکے ۔

Stile : (n) [DU. 'Stijl'.] (بحری) کسی ساخت یا فریم کا عمودی حصہ ۔

Stiletto : (n) [It.] (۱) چھوٹا خنجر : پیش قبض : کٹار ۔ (۲) نوکدار اوزار جس سے کپڑے یا بادبان وغیرہ میں سوراخ کرتے ہیں : سوجا ۔

Stiletto : (v) خنجر یا پیش قبض بھونکنا : خنجر بھونک کر مار ڈالنا ۔

Stiletto heel : (n) اونچی اور نوکیلی ایڑی (جوتے کی) ۔

Still : (n) (۱) شراب کھینچنے کا بھپکا : قرنبیق کی قسم کا آلہ : انبیق : آلہ کشید ۔ (۲) شراب کا کارخانہ : بھٹی ۔ (۳)میگنیز ڈائی آکسائیڈ پر ہائیڈروکلورک تیزاب کے عمل سے کلورین بنانے کا ظرف ۔

Still : (a) [OE. 'Stille'.] (۱) خاموش : چپ چاپ : چپکا : بے حس و حرکت : بت بنا ہوا ۔ (۲) ٹھہرا ہوا (پانی) : ساکن ۔ (۳) پرسکون ۔ (۴) (آواز ، بولی وغیرہ) نرم : مدھم ۔ (۵) کم گو : کم سخن ۔ (۶) (شراب اور دوسری نشہ آور چیزیں) بے جوش یا بغیر ابال والی ۔

To be (hold oneself) still : خاموش رہنا : چپ رہنا ۔

To keep a still tongue in one's head : تہذیب سے یا مہذب طور پر گفتگو کرنا ۔

Still : (n) (۱) سکون : خاموشی : خموشی ۔ (۲) عکسی تصویر : فوٹو: غیر متحرک تصویر ۔ (۳) دیکھو Still alarm ۔

Still : (v) [OE. 'Stillan'.] (۱) ٹھنڈا کرنا : دھیما کرنا : مدھم کرنا : ہلکا کرنا : کم کرنا : زور کم کرنا ۔ (۲)افاقہ پیدا کرنا : دھیما کرنا (درد وغیرہ) : بجھانا (پیاس وغیرہ) ۔ (۳)فرو کرنا : تسکین دینا : سکون پیدا کرنا ۔ (۴)(مجازاً) رفع کرنا (شکایت وغیرہ) ۔ (۵) چپ کرنا : خاموش کرنا ۔ (۶) روک دینا (حرکت یا سرگرمی) ۔ (۷)خاموش ہو جانا : چپ ہو جانا ۔

Still : (adv.) [OE. 'Stille'.] (۱) بے حس و حرکت : بغیر جگہ یا وضع بدلے : خاموشی سے ۔ (۲) ہمیشہ : عادتاً ۔ (۳) اب تک : ابھی تک : اب بھی : اس پر بھی : ہنوز : اس وقت تک : اس کے بعد بھی : اس پر بھی تو ۔ (۴) پھر بھی : تاہم : باوجود اس کے ۔ (۵) اور دور : آگے یا دور تک ۔ (۶) اس کے علاوہ ۔

To sit or lie still : چپ چاپ بیٹھے یا لیٹے رہنا ۔

To stand still : چپ چاپ کھڑے رہنا : خاموش رہنا : ساکن رہنا ۔

Still : (v) (۱) کشید کرنا : تقطیر کرنا ۔ (۲) تقطیر کے ذریعے کشید کرنا ۔

Still : (a) تقطیری رسوب سے متعلق ۔

Still alarm : (n) آگ بجھانے کی اطلاع جو آگ بجھانے والے عملے یا دفتر کو ٹیلیفون یا اسی طرح کے دوسرے ذریعے سے دی جائے (آگ کے خطرے کی خبر دینے والے آلے کی بجائے) ۔

Still and all : (adv.) تاہم : پھر بھی ۔

Still and on : (adv.) (اسکاچستان) تاہم : ابھی تک : پھر بھی ۔

Still bank : (n) (کسی جانور یا جہاز کی شکل کا) بینک جس میں سکے ڈالنے کے لئے سوراخ ہوتا ہے ۔

Still-birth : (n) مردہ ولادت : مردہ بچہ ہونا ۔

Still-birth : (a) (۱) (بچہ) جو مردہ پیدا ہوا ہو ۔ (۲) (مجازاً) (تحریک وغیرہ) جو ابتدا ہی سے نہ چل سکے : ناکامیاب ۔

Still-born : (n) (۱) بچہ جو مردہ پیدا ہوا ہو ۔ (۲) (مجازاً) تحریک وغیرہ جو ابتدا ہی سے نہ چل سکے : ناکامیاب تحریک ۔

Still box : (n) نہر یا ذخیرۂ آب کی بہت زیادہ گہرائی جس کی وجہ سے پانی کی روانی میں رخنہ پڑے ۔

Still-burn : (n) عمل تقطیر میں جل جانا ۔

Still-burnt : (a) (شراب) جو تقطیر یا کشید کے دوران جل کر خراب ہو گئی ہو ۔

Still-fish : (v) لنگر انداز کشتی میں بیٹھ کر شکار کھیلنا (مچھلی کا) ۔

Still-fisher : (n) لنگر انداز کشتی میں بیٹھ کر شکار کھیلنے والا ۔

Still-house : (n) شراب کا کارخانہ ۔

Still hunt : (n) (۱) (شکار کا) خاموش تعاقب یا گھات ۔ (۲) (مجازاً) خاموش جستجو ۔

Still-hunt : (v) (شکار کا) خاموشی سے تعاقب کرنا : پیچھا کرنا : چھپ کر گھات لگانا۔

Still-hunter : (n) خاموشی سے تعاقب کرنے والا شکاری۔

Still-hunting : (n) خاموشی سے تعاقب کرنا (شکار کا)۔

Still life/ -lifes/ -lives: (n) (۱) (مصوری میں) بے جان چیزیں : غیر ذی روح اشیاء۔ (۲) بے جان اشیاء کی تصویر۔ (۳)مصوری جس میں غیر ذی روح اشیاء کی تصویریں بنائی جاتی ہیں۔

Still pack : (n) تاش کی گڈی جس سے کھیلا نہ جا رہا ہو جبکہ کھیل دو تاش کی گڈیوں سے ہو رہا ہو جیسا کہ برج کھیل میں ہوتا ھے۔

Still return : (n) عرق مقطر کی وہ مقدار جسے دوبارہ تقطیر کی ضرورت ہو۔

Still-room: (n) (۱) کشید خانہ : وہ کمرہ جس میں شراب کشید ہوتی ہو۔ (۲) بڑے مکان کا مودی خانہ : اجناس کی کوٹھری۔

Still water : (n) تھما ہوا یا ٹھہرا ہوا پانی (جزر کے وقت)۔

Stillage : (n) [Du. 'Stellagie'.] (۱) اسباب کی چوکی (جو بنچ، گھڑونچی وغیرہ کی شکل کی ہوتی ھے، جب کمرا دھونا یا اسباب وغیرہ باندھنا ہو تو سب چیزیں اس پر رکھ دی جاتی ہیں)۔ (۲) پیپا رکھنے کا اسٹینڈ یا ٹیکن۔

Stillage : (v) چوکی یا ٹیکن پر رکھنا۔

Stillatitious : (a) [f. 'Stillaticius'.] قطرہ قطرہ گرنے والا : مقطر۔

Stillators : (n) [med. L. 'Stillatorium'.] (۱) آلۂ کشید۔ (۲)کشید گھر۔

Stiller : (n) دیکھو Distiller

Stiller : (n) ساکن کرنے والا : خاموش کرنے والا : تسکین دینے والا۔

Stillery : (n) آلۂ کشید : شراب کا کارخانہ : شراب کی بھٹی۔

Stillicide : (n) (قانون) دوسرے کی زمین یا چھپر پر اولتی چونا : اولتی چونے کا حق : حق آسائش۔

Stillicidium : (n) [L. 'Stilla' + 'cid-'.] (۱) (قانون) دیکھو Stillicide۔ (۲) (مرضیات) مریضانہ رساؤ۔

Stilling : (n) [Du. 'Stelling'.] پیپا رکھنے کا ٹیکن : چوکٹھا : گھڑونچی۔

Stilling basin/ -box/ -pool/ -well : (n) دیکھو Stilling-box

Stillion : (n) (۱) گھڑونچی : چوکٹھا (پیپا رکھنے کے لئے)۔ (۲) خمیر رکھنے کی ناند۔

Stillman : (n) (۱) شراب کے کارخانے کا مالك : کشید گھر چلانے والا۔ (۲) بیئر (شراب) کی تخمیر کی نگرانی کرنے والا شخص۔ (۳) (تیل صاف کرنے کے کارخانہ میں) آلات تقطیر کی نگرانی کرنے والا۔

Stillness : (n) (۱) خموشی : سکون۔ (۲) بے حس و حرکت ہونا۔ (۳) گہری خاموشی : سناٹا۔

Still's disease : (n) (مرضیات) بچوں کا تحجر المفاصل (جوڑوں کا پتھرا جانا)۔

Stilly : (a) (شعر و شاعری) خاموش : چپکا : ساکت : بے حس و حرکت: ساکن۔

Stilly : (adv.) خاموشی سے: چپ چاپ۔

Stilpnomelane : (n) [G. 'Stilpnomelan'.] (کیمیا) لوہا اور الومینیم کا آبدار سلیکیٹ جو پتلے ورقوں میں ہوتا ھے اور سیاہ اور کانسی رنگ کا ہوتا ھے۔

Stilpnosiderite : (n) [G. 'Stilpnosiderit'.] دلدلی لوہا۔

Stilt : (n) [ME. 'Stilte'.] (۱) ہل کا دستہ۔ (۲) بیساکھی : ٹیکا۔ (۳) بانس جس میں پیروں کے لئے ٹیك بنی ہوتی ھے اور جس کے سہارے انسان زمین سے بہت اونچا ہو کر چلتا ھے : ڈگر : پابانسا : عکازہ۔ (۴) (پرندوں وغیرہ میں) پتلی لمبی ٹانگ۔ (۵) ستون یا لوہے وغیرہ کا بھاری شہتیر جو عمارت یا پل وغیرہ کو سطح زمین سے یا سطح آب سے اوپر رکھتا ھے۔ (۶) (تعمیرات) محراب کے خم کے نیچے کا ستون۔ (۷) لمبی ٹانگوں والا ایك پرند جو جھنڈ میں رہتا ھے: ابو ساق : لم : ٹنگو : ایك قسم کا پلور (Plover).

Stilt : (v) (۱) ڈگر لگانا : مصنوعی طور سے اونچا کرنا۔ (۲)محراب کو عام سطح سے ستون بنا کر اونچا کرنا۔ (۳) (جلد سازی) اس طرح جلد بندی کرنا کہ کتاب بڑی نظر آئے۔ (۴) ڈگر لگا کر چلنا۔

Stilt-bird : (n) ابو ساق : لم ٹنگو (پرند)۔

Stilt-plover : (n) دیکھو Stilt-bird

Stilt-sandpiper : (n) شمالی امریکا کی لمبی ٹانگوں والی ٹیٹری کی ایک قسم۔

Stilt-shank : (n) لمبی ٹانگوں والا ایک پرند۔

Stilted : (a) (۱) ڈگر پر سوار؛ اونچا؛ بلند۔ (۲) طمطراق کی (عبارت وغیرہ)؛ رسمی : پر شوکت۔ (۳) (محراب) جو اونچے پر قائم ہو؛ پایہ دار۔ (۴) لمبی ٹانگوں والا (پرند)۔

Stilted arch : (n) پایہ دار محراب۔

Stiltedly : (adv.) اونچا ہو کر؛ طمطراق کے ساتھ۔

Stiltedness : (n) ڈگر پر سوار ہونا؛ پایہ دار ہونا؛ طمطراق۔

Stilter : (n) ڈگر لگا کر چلنے والا۔

Stiltified : (a) دیکھو Stilted

Stiltify : (v) دیکھو Stilt

Stilton : (a) [Name of a village in Huntingdonshire.] عمدہ قسم کا پنیر جو لیسٹر شائر میں مختلف مقامات پر بنایا جاتا ہے۔

Stilty : (a) (۱) ڈگر سے مشابہ۔ (۲) (مجازاً) طمطراق کا۔

Stilus : (n) (۱) لکھنے کی سلائی؛ نوکدار قلم؛ خامہ۔ (۲) ناقلہ؛ سوئی۔ (۳) لوہے کی چھڑی جو دھوپ گھڑی کی سوئی کا کام دے۔ (۴) (نباتیات) گردن بقچہ۔ (۵) (حیوانیات) ابرہ؛ سہم۔

Stim/ Stem : (n) [ME. 'Stime'.] (اسکاچستان اور آئرستان) ذرہ؛ خفیف مقدار۔

Stimulability : (n) ہیجان پذیری؛ تحریک پذیری۔

Stimulable : (a) ہیجان پذیر؛ جوش انگیز؛ تحریک پذیر۔

Stimulant : (a) (۱) نشاط انگیز؛ سرور انگیز۔ (۲) مہیج؛ مدرج۔

Stimulant : (n) (۱) حرکت؛ نشاط یا سرور پیدا کرنے والی کوئی چیز نشاط انگیز شے؛ کیف آور چیز؛ منشی چیز؛ نشہ۔ (۲) محرک دوا۔ (۳) شراب۔

Stimulate : (v) [L. 'Stimulare'.] (۱) محرک ہونا؛ تحریک پیدا کرنا؛ ہیجان پیدا کرنا؛ مہیج ہونا۔ (۲) نشاط پیدا کرنا؛ سرور پیدا کرنا۔ (۳) اکسانا؛ ابھارنا؛ تیز کر دینا؛ جان ڈال دینا۔ (۴) شراب پینا۔ (۵) محرک دوا پینا؛ مدّر دینا۔ (۶) (گھڑ دوڑ میں) گھوڑے کو نشیلی دوا کھلانا۔

Stimulating : (a) مہیج؛ محرک؛ نشاط انگیز؛ سرور انگیز؛ ابھارنے والا؛ تیز کر دینے والا۔

Stimulatingly : (adv.) سرور پیدا کرتے ہوئے؛ تحریک پیدا کرتے ہوئے۔

Stimulation : (n) انگیزش؛ ہیجان؛ تحریک؛ ابھارنا یا ابھارا جانا؛ تیز کرنا یا کیا جانا۔

Stimulative : (a) ابھارنے والا؛ جوش انگیز؛ تیز کرنے والا؛ مہیج؛ محرک۔

Stimulatively : (adv.) مہیج کے طور پر؛ ابھارتے ہوئے۔

Stimulator/ Stimulater : (n) محرک؛ مہیج شے؛ ابھارنے والا؛ نشاط انگیز شے؛ تیز کرنے والا۔

Stimulatory : (a) دیکھو Stimulative

Stimulatory : (n) محرک دوا؛ کیف آور چیز۔

Stimulogenous : (a) تحریک کے نتیجے میں پیدا ہونے والا۔

Stimulose : (a) نیش دار۔

Stimulus : (n) [L.] (۱) ابھارنے والی چیز؛ محرک؛ اشتعال دینے والی چیز یا تحریک۔ (۲) تحریک؛ مہیج فعل؛ ہیجان۔ (۳) (عضویات) مہیج پر۔ (۴) (نباتیات) نیش؛ موئے تیز۔

External stimulus : خارجی مہیج؛ خارجی تحریک۔

Internal stimulus : داخلی مہیج؛ داخلی تحریک۔

Stimulus error : (n) محرکی خطا یا غلطی۔

Sting : (n) [OE. 'Sting, Styng'.] (۱) ڈنک؛ نیش۔ (۲) سانپ کا زہری دانت۔ (۳) پودے کا نیش؛ موئے تیز۔ (۴) بچھو وغیرہ کے ڈنک یا سانپ کے کاٹنے کا زخم۔ (۵) جلن یا درد جو سانپ کے کاٹنے یا بچھو کے ڈنک مارنے سے ہو۔ (۶) (مجازاً) شدید کیفیت یا کرب؛ سخت اذیت جسمانی یا روحانی۔ (۷) تیزی؛ زور۔

Sting : (v) [OE. 'Stingan'.] (۱) ڈنک مارنا؛ کاٹ کھانا (بچھو وغیرہ کا)۔ (۲) زور سے لگنا (کسی چیز کی چوٹ)؛ چبھنا؛

کھٹکنا (بات کا) ۔ (۳) (کسی عضو میں) جلن ہونا : شدید درد ہونا : درد کا پھیل کر مرکز حس تک پہنچنا۔ (۴) ٹھگا جانا : (کسی رقم کی) چپت پڑنا : ماتھے جانا۔ (۵) (بچھو وغیرہ کا) ڈنک لگنا : کاٹنا : سانپ کا ڈسنا۔ (٦) اکسانا : ابھارنا : آمادہ کرنا۔

Sting and ling : (adv.) پوری طرح سے : بالکل : پورے کا پورا۔

Sting-bull : (n) نیش ماہی : نشتر ماہی۔

Sting bladder : (n) ایک قسم کے پرندے کا پہل روپ۔

Sting-fish : (n) بچھو مچھلی : عقرب ماہی : نیش ماہی۔

Sting-moth : (n) آسٹریلیا کا ایک پروانہ ، کیڑا جس کا پہل روپ ڈنک مارتا ہے۔

Sting ray : (n) نیش ماہی : مچھلی جس کی پشت پر تیز ڈنک ہوتے ہیں۔

Sting-tail : (n) (۱) مخروطی اور نوکیلی دم۔ (۲) دیکھو Sting-ray۔

Sting-winkle : (n) ایک طرح کی صدف ماہی جس کی چونچ ہوتی ہے اور دوسری مچھلیوں کے جسم میں سوراخ کر دیتی ہے۔

Stingaree : (n) [alt. of Sting Ray.] نیش ماہی : ایک مچھلی جس کی پشت پر تیز ڈنک ہوتے ہیں۔

Stinge : (v) [Back-formation from Stingy.] (۱) کنجوسی کرنا : بخل کرنا : بخالت سے کام لینا۔

Stinger : (n) (۱) ڈنک مارنے والا : نیش زن (عقرب)۔ (۲) زور کا ہاتھ جس سے سخت چوٹ آئے : کوئی تکلیف دہ چیز۔ (۳)(مجازاً) موت۔ (۴) مخلوط شراب جو کھانے کے بعد پی جاتی ہے۔ (۵)(عام) ہوائی جہاز کے دنبالے پر لگی مشین گن۔

Stingily : (adv.) بخالت سے : کنجوسی سے : چڑچڑے پن کے ساتھ : ذلالت کے ساتھ۔

Stinginess : (n) کنجوسی : بخالت : ذلالت : چڑچڑاپن۔

Stinging : (a) (۱) ڈنک مارنے والا : نیش زن۔ (۲) چبھنے والی : دل کو کھٹکنے والی (بات)۔ (۳) تکلیف دہ اور شدید : سخت یا تیز۔ (۴) طعن آمیز : طنز بھرا۔

Stinging-hair : (n) (نباتیات) نیش : موئے تیز۔

Stinging lizard : (n) دیکھو Scorpion

Stinging nettle : (n) (نباتیات) بچھوا : گزنہ (پودے کا نام)۔

Stingingly : (adv.) چبھتے ہوئے : کھٹکتے ہوئے۔

Stingingness : (n) کھٹک : چبھن : چبھتا ہوا ہونا : تیزی۔

Stingless : (a) بے نیش۔

Stingo : (n) (۱) تیز بیئر یا ایل شراب۔ (۲) (مجازاً) زور : قوت : جوش : تیزی : طراری۔

Stingy : (a) نیش دار : سخت : تلخ۔

Stingy : (a) (۱) بدمزاج : چڑچڑا : تنک مزاج۔ (۲) کنجوس : بخیل : ممسک۔ (۳) ذلیل : کمینہ۔ (۴) قلیل : قلیل المقدار : ناکافی۔

Stink : (n) (۱) بدبو : تعفن۔ (۲)(جمع) طبیعی سائنس۔ (۳) فساد : ہنگامہ : سرزنش۔

Stink : (v) [OE. 'Stincan'.] (۱) بدبو دار ہونا : متعفن ہونا۔ (۲) نفرت انگیز ہونا : گھناؤنا ہونا : گھن آنا۔ (۳)(جانوروں کو) دم گھٹنے والا دھواں دینا : اس طرح دھواں دے کر بھگا دینا۔ (۴) متعفن کرنا۔ (۵) کسی چیز کو ناگوار حد تک رکھنا۔ (٦) بے حد خراب ہونا۔

To stink in (a person's) nostrils : (کسی چیز سے) کراہت ہونا : گھن آنا۔

Stink-ball : (n) بدبو بم (جس کے پھٹنے سے بدبو پھیلتی ہے)۔

Stink-bomb : (n) دیکھو Stink-ball

Stink-cat : (n) زورل : افریقہ اور ایشیائے کوچک کا ایک گوشت خور چوپایہ جس کی نسل نیولے وغیرہ سے ملتی ہے۔

Stink-horn : (n) (نباتیات) بدبو دار کھمبی : ککر متے کی ایک بدبودار قسم۔

Stink out : (a) متعفن یا دم گھونٹنے والی بو سنگھا کر بھگا دینا۔

Stink-pot : (n) (۱) ایک قسم کا گولہ جو بحری قزاق وغیرہ استعمال کرتے تھے اور جس کے پھٹنے سے زہریلے بخارات پھیل جاتے تھے۔ (۲) (ملاحوں کی زبان میں) پطریل : ایک بحری پرندہ جس کے پر سیاہ و سفید اور بازو لمبے ہوتے ہیں۔ (۳)کچھوے کی ایک قسم۔

Stink-rat : (n) ایک قسم کا کچھوا۔

Stink-road : (n) (۱) ایک چہار برگ پودا۔ (۲) دھتورا۔

Stink shad : (n) کیچڑ میں رہنے والی شاڈ مچھلی۔

Stink-stone : (n) (معدنیات) بدبوئی پتھر : ایک قسم کا بدبو دار چونے کا پتھر : ایک طرح کا ڈھکن جس کی وجہ سے موری سے بدبو نہیں پھوٹنے پاتی ۔

Stink-trap : (n) بدبو روک ۔

Stink-turtle : (n) کچھوے کی ایک قسم ۔

Stink weed : (n) (۱) ایک چہار برگ پودا ۔ (۲) دھتورا ۔

Stink-wood : (n) بعض درختوں کا نام جن کی لکڑیاں ناخوشگوار بو دیتی ھے : ان درختوں کی لکڑیاں ۔

Stinkard : (n) (۱) وہ شخص جس کے جسم سے بدبو آتی ہو : گندا آدمی ۔ (۲) بدبو دار جانور : خصوصاً جاوا کا بجو ۔ (۳)شارک مچھلی کی ایک جنس ۔ (۴) دیکھو Stink-pot.

Stinkdamp : (n) سلفری ہائیڈروجن ۔

Stinker : (n) (۱) بدبو پھیلانے والا ۔ (۲) ناگوار یا نا معقول چیز خصوصاً سخت خط ۔ (۳) (عام) چول کی بیرنگ جو رگڑ کی وجہ سے گرم ہو گئی ہو ۔ (۴) (عامیانہ) بہت مشکل چیز : تکلیف دہ یا ناگوار چیز ۔ (۵) قابل نفرت شخص ۔

Stinkeroo/ Stinkaroo : (n) دیکھو Stinker

Stinking : (a) (۱) بدبو دار ۔ (۲) (عام) نا معقول : واہیات : مہمل ۔ (۳) (عام) بہت زیادہ بدمست ۔

Stinking : (adv.) بے حد : بے حساب ۔

Stinking-badger : (n) بدبو دار بجو : سماترا کا بجو ۔

Stinking ceder : (n) صنوبر کی ایک قسم ۔

Stinking ill : (n) بھیڑوں کی ایک بیماری ۔

Stinking polecat : (n) امریکا کا بدبو دار نیولا ۔

Stinking yew : (n) دیکھو Stinking cedar

Stinkingly : (adv.) تعفن کے ساتھ ۔

Stinko : (a) (عام) مدھوش : بدمست ۔

Stinky : (a) بدبو دار : متعفن ۔

Stint : (n) (۱) روک : بندش : قید : پابندی ۔ (۲) بہت کم : مقدار کی کمی : کوشش کی کمی ۔ (۳) مقررہ مقدار (کسی چیز کی خصوصاً کام کی) : مقررہ کام ۔ (۴) عام چراگاہ میں چرنے والے مویشیوں کی مقررہ تعداد میں مویشیوں کو چرانے کا حق ۔

One's stint : مقررہ رقم یا مقدار ۔

To make a stint : روکنا ۔

Without stint : دل کھول کے : بے تکان ۔

Stint : (n) [Origin unkn.] ایک ریگستانی پرند جس کی پیٹھ سرخ ہوتی ھے ۔

Stint : (v) [OE. 'Styntan'.] (۱) روک دینا : بند کر دینا ۔ (۲) بھوکا رکھنا : پیٹ بھر کھانا نہ دینا ۔ (۳) خست کے ساتھ دینا : کم دینا (کھانا وغیرہ) : تھوڑا تھوڑا دینا ۔ (۴) (سفر وغیرہ میں) ٹھہر جانا : رک جانا ۔ (۵) بہاؤ روکنا (پانی ، خون وغیرہ کا) ۔ (٦) باڑھ روک دینا : بڑھنے نہ دینا (پودے کو) ۔ (۷) (عام چراگاہ میں) چرنے والے مویشیوں کی تعداد مقرر کر دینا ۔ (۸) مقرر کر دینا : محدود کر دینا (کسی شخص کا حصہ یا حق) ۔ (۹)کام مقرر کر دینا ۔ (۱۰) (گھوڑی کو) جفتی کرانا : (بھیڑی کا) گابھن ہونا ۔

Stinted : (a) مقرر کیا ہوا : محدود : روکا ہوا ۔

Stintedly : (adv.) بندش کے ساتھ : مقررہ مقدار میں ۔

Stintedness : (n) رکاوٹ : بندش : مقرر ہونا ۔

Stinter : (n) روکنے والا : بندش لگانے والا : مقرر کرنے والا ۔

Stintingly : (adv.) بہت کم مقدار میں : خست کے ساتھ ۔

Stintless : (a) بے اندازہ (مقدار) : بے تکان (بہت) مسلسل : لگاتار : دوامی : بغیر رکاؤ : پے در پے ۔

Stion : (n) [Stock + sction.] وہ پودا جس میں تنا اور شاخ دونوں ہوں ۔

Stipa : (n) [L. 'Stupa'.] جنس پُر گیاہ : ایک قسم کی گھاس جس میں یک گلہ بالچہ ہوتا ھے ۔

Stipe : (n) [Fr.] (۱) (نباتیات) ساقہ : شاخ گل : پتے کی ڈنڈی یا

پھول کا عضلہ : ستون : پودے خصوصاً سانپ کی چھتری کا تنا یا ڈنٹھل ۔ (۲) (تشریح) نخاع مستطیل : دماغ کے اندر کی درز کی دو شاخوں میں سے ایک ۔ (۳)(حیوانیات) ساق پر : پر کی ڈنڈی ۔

Stipe : (n) [Short for Stipendary.] (آسٹریلیا) جاکی کلب کا : تنخواہ دار منتظم رسد ۔

Stipel : (n) [L. 'Stipella'.] زیر پتیا : زیر گوشك : گو شکچه : چھوٹی پتی سی جو مخلوط پتے کی کسی ایك پتی میں ڈنٹھل کے نچلے سرے پر ھو ۔

Stipellate : (a) (نباتیات) زیر گوشك دار : گوشکچه دار ۔

Stipend : (n) [Ofr. 'Stipende', 'Stipendic'.] (۱) مشاہرہ : تنخواہ : وظیفه (خصوصاً وہ جو پادری ، استاد وغیرہ کو ملتا ھے) ۔ (۲)کسی قسم کی مقررہ میعادی رقم (مثلاً پنشن ، بھتا وغیرہ) ۔

Stipendiary : (a) [L. 'Stipendiarius'.] وظیفه یاب : وظیفه خوار : تنخواہ دار : وظیفه سے متعلق : (نوکری) جس میں وظیفه ملے ۔

Stipendiary : (n) (۱) تنخواہ خوار : وظیفه خوار : وظیفه خوار پادری. (۲) دیکھو Stipendiary magistrate ۔

Stipendiary magistrate : (n) تنخواہ دار مجسٹریٹ جو انگلستان کے بڑے شہروں میں وزیر داخله کی طرف سے مقرر ھوتا ھے ۔

Stipendium : (n) [L.] دیکھو Stipend

Stipendless : (a) بے وظیفه : بے تنخواہ ۔

Stipes : (n) [L.] (۱) (نباتیات) ستون : ساقه ۔ (۲) (حیوانیات) ساق پر ۔

Stipiform : (a) (نباتیات و حیوانیات) ساقه صورت : ستون نما : ساق پر کی طرح کا ۔

Stipital : (a) ساقه سے متعلق : ساق پر سے متعلق ۔

Stipitate : (a) (نباتیات و حیوانیات) ساقه دار : ستون دار ۔

Stipitiform : (a) دیکھو Stipiform

Stipple : (n) [Du. 'Stippel'.] نقطوں کی نقاشی یا کندہ کاری : نقطه کاری : نقطوں کی تصویر ۔

Stipple : (v) (۱) (خطوط سے نہیں بلکه نقطوں سے) تصویر بنانا : (پنسل یا موقلم سے) کندہ کرنا : نقطوں سے نقاشی یا کندہ کاری کرنا : نقطه کاری کرنا ۔ (۲) چتی دار ھونا ۔

Stipple engraving : (n) نقطه کاری : نقطوں کی کندہ کاری ۔

Stippled : (a) چتی دار : نقطه دار ۔

Stippler : (n) (۱) نقطه کاری کرنے والا : نقطوں کی کندہ کاری کرنے والا : نقطه کار ۔ (۲) نقطه کاری کا آله ۔

Stippling : (n) (۱) نقطه کاری ۔ (۲) نقطه دار یا چتی دار ھونا ۔

Stipply : (a) نقطه کاری سے مشابه : کسی قدر چتی دار یا نقطه دار ۔

Stipula : (n) [mod. L.] (۱) (نباتیات) گوشك : چھوٹی پتی سی جو کسی پتی کے ڈنٹھل کے نچلے سرے پر ھو ۔ (۲) دیکھو Stipule ۔

Stipulable : (a) جس سے صاف صاف شرط کی جاسکے : قابل معاہدہ ۔

Stipulaceous : (a) گوشك دار : بڑے بڑے گوشکوں والا ۔

Stipulant : (n) [L. 'Stipulare'.] (۱) (قانون روما) (زبانی معاہدے میں) سوال کرنے والا ۔ (۲) شرط کرنے والا : معاہدہ کرنے والا ۔

Stipulary : (a) گوشکی ۔

Stipulate : (a) دیکھو Stipulant

Stipulate : (v) [L.'Stipular'.] (۱) (قانون روما) زبانی معاہدہ کرنا (سوال و جواب کی شکل میں) : سوال کرنے والا فریق ۔ (۲) معاہدے میں صراحت کر دینا : (کسی بات کی) صاف صاف شرط کر لینا ۔ (۳) کسی خاص شرط پر زور دینا ۔ (۴)کسی چیز کو معاہدے میں شرط بنانے پر زور دینا یا مطالبه کرنا ۔ (۵) وعدہ کرنا : ضمانت دینا ۔

Stipulated : (a) مقررہ : طے شدہ ۔

Stipulated period : (n) مقررہ میعاد ۔

Stipulation : (n) (۱) ضمانت دینا ۔ (۲) شرط : معاہدہ : قرار ۔

Stipulation : (n) (نباتیات) گوشکی ترتیب ۔

Stipulative definition : (n) اختراعی معنی ۔

Stipulator : (n) (۱) (قانون روما) (زبانی معاہدے میں) سوال کرنے والا ۔ (۲) شرط کرنے والا : معاہدہ کرنے والا ۔

Stipule : (n) [Fr.] (۱) (نباتیات) گوشک : چھوٹی پتی سی جو کسی پتی کے ڈنٹھل کے نچلے سرے پر ہو : پتیا : اُذنیہ ۔ (۲)(طیوریات) کچا پر : پرند کے بچے کا پر جسے پورے طور پر نشو و نما نہ ہوئی ہو ۔

Stipuled : (a) دیکھو Stipulate

Stipuliferous : (a) گوشک دار : گوشک زا ۔

Stipuliform : (a) گوشک نما : گوشک صورت ۔

Stir : (n) (۱) حرکت : خفیف سی جنبش : ہنگامہ : ہلچل : کھلبلی : افراتفری : جوش و خروش ۔ (۲) چلانے یا الٹ پلٹ کرنے کا عمل ۔ (۳) سرگرمی : دوڑ دھوپ (اشخاص کی) ۔ (۴)جذبہ : دماغی سرگرمی : ذہنی تحریک یا حرکت ۔ (۵) (مجازاً) بیداری : مستعدی ۔

Stir : (n) [Origin unkn.] (عام) قید خانہ : جیل ۔

Stir : (n) [By alteration.] (اسکاچستان) دیکھو Sir

Stir : (v) [OE. 'Styrian'.] (۱) ہلانا : حرکت دینا : جنبش دینا ۔ (۲) ہلنا : حرکت کرنا : جنبش کرنا ۔ (۳) جوش میں لانا: حرکت میں لانا : بھڑ کانا : برپا کر دینا (شورش وغیرہ) : ترغیب دینا ۔ (۴) کسی چیز کو ہٹا دینا : جگہ بدل دینا ۔ (۵) الٹ پلٹ کرنا : چلانا ۔ (۶) (مجازاً) خلل ڈالنا : ہیجان پیدا کرنا : پریشان کرنا : تشویش یا الجھن میں ڈالنا : مضطرب کرنا : گھبرا دینا ۔ (۷) بیدار کر دینا: جگا دینا ۔ (۸) دل پر اثر ڈالنا ۔ (۹) مشتعل کرنا : باعث ہونا : سبب ہونا ۔ (۱۰) گھر سے باہر جانا (عموماً نفی جملوں میں) ۔ (۱۱) سرگرمی دکھانا : زندگی کے آثار نمودار ہونا ۔ (۱۲) چکر مارنا : اِدھر اُدھر پھرنا ۔ (۱۳)واقع ہونا ۔ (۱۴) دوڑ دھوپ کرنا : زور لگانا : مستعدی دکھانا ۔ (۱۵) سرگرم ہونا : سرگرمی شروع کرنا ۔ (۱۶) بیدار ہونا : جاگنا ۔ (۱۷) چلائے جانے یا گھونٹے جانے کے لائق ۔ (۱۸) رائج ہونا : چالو ہونا ۔

To lead stirring life : مصروفیت کی زندگی بسر کرنا : مصروف ہونا۔

To stir one's blood : جوش دلانا : (آتش شوق وغیرہ بھڑکانا) ۔

To stir one's stumps : تیزی سے چلنا یا ناچنا ۔

To stir one's watch, bite etc. : آتش غضب کو بھڑکانا : غصہ دلانا : نفرت پیدا کرنا ۔

To stir the fire : آگ کو الٹ پلٹ کر تیز کرنا ۔

To stir tea : چائے کو چلانا (چمچہ وغیرہ سے) ۔

Stir bug : (n) (عام) وہ شخص جو قید کی زندگی سے مختل ہو گیا ہو ۔

Stir crazy : (a) قید خانے کی زندگی کی وجہ سے دماغی عارضے میں مبتلا ۔

Stir off : (v) (۱) شیرہ کو اس حد تک گرم کرنا کہ چینی کا قلم بننے لگے ۔ (۲) دیکھو Sugar off ۔

Stir up : (v) (۱) حرکت دینا : چلانا : اکسانا : ابھارنا : ملانا ۔ (۲) جوش میں لانا : : جوش دلانا : متحرک کرنا ۔ (۳) مشتعل کرنا : آمادہ کرنا : ترغیب دینا ۔ (۴) اچھی طرح چلانا : چمچے سے اس طرح چلانا کہ مختلف اجزا گھل مل جائیں ۔

Stirabout : (n) (۱) جئی کا دلیا ۔ (۲) ہلچل : کھلبلی : سرگرمی : دوڑ دھوپ ۔ (۳) سرگرم عمل آدمی ۔

Stire : (n) [Origin unkn.] سیب کی ایک قسم جس سے شراب بنائی جاتی ہے : سیب کی شراب ۔

Stirk : (n) [OE. 'Stirc'.] (۱) سال بھر کا بچھڑا (سانڈ) یا بچھڑی ۔ (۲) بیوقوف شخص ۔

Stirless : (a) بالکل چپ چاپ : خموش : جس میں ذرا سی بھی جنبش نہ ہو ۔

Stirlessly : (adv.) بالکل چپ چاپ : بغیر ہلے جلے ۔

Stirlessness : (n) سکوت : بالکل ساکن ہونا ۔

Stirling : (n) دیکھو Starling

Stirp : (n) [L. 'Stirps'.] (۱) نسل ۔ (۲) (علم اصلاح نسل) بارور بیضہ میں تخم حیات کی کل تعداد ۔

Stirpicultural : (a) نسل پروری سے متعلق ۔

Stirpiculture : (n) اعلیٰ نسل کے جانور افزائش کے لئے پالنا: نسل پروری ۔

Stirps : (n) (۱) (قانون) مورث ۔ (۲) (حیوانیات) خاندان : نسل ۔ (۳) (نباتیات) سر سلسلہ ۔

Stirra/ Stirrah : (n) [f. 'Sirrah'.] (اسکاچستان) شخص : مردك : انسان : لڑکا ۔

Stirrable : (a) جسے چلایا یا گھونٹا جا سکے ۔

Stirrer : (n) چلانے والا : ہلانے والا : چمچہ : چلانے کی ڈنڈی : ڈوئی ۔

Stirring : (a) سرگرم : پر جوش : اشتعال انگیز : جوش دلانے والا ۔

Stirring : (n) سرگرمی : تحریك : ہلچل : شورش : ہیجان : اشتعال ۔

Stirringly : (adv.) زور شور سے : مشتعل ہو کر : شورش برپا کر کے ۔

Stirrup : (n) (۱) رکاب ۔ (۲) رسی جس میں سوراخ ہوتا ہے اور جو بادبان کو لپیٹنے کھولنے میں کام آتی ہے : بادبان کی طناب ۔ (۳) (تشریح) دیکھو Stapes ۔ (۴) رکاب سے مشابہ کوئی چیز ۔ (۵) u کی شکل کا شکنجہ یا سہارا ۔ (٦) لباس کا وہ حصہ یا کوئی دوسری چیز جو پیر کے اوپر حصے کو ڈھك دے ۔

To hold the stirrup : (۱) رکاب تھامنا (گھوڑے پر چڑھنے میں) ۔ (۲) خوشامد کرنا : چاپلوسی کرنا ۔

Stirrup : (v) (۱) رکاب لگانا ۔ (۲) رکاب کے تسمے سے مارنا ۔ (۲) بادبان کی طناب لگانا ۔

Stirrup bar : (n) (۱) رکاب کا افقی حصہ ۔ (۲) وہ پٹی جس سے رکابیں لٹکائی جاتی ہیں ۔

Stirrup-bone : (n) (تشریح) دیکھو Stapes

Stirrup-cup : (n) شراب کا پیالہ جو پادر رکاب سوار کی خدمت میں پیش کیا جائے ۔

Stirrup-iron : (n) رکاب کا حلقہ : رکاب (بے تسمے کی) ۔

Stirrup-leather : (n) وہ تسمہ جس سے رکابیں بندھی رہتی ہیں ۔

Stirrup-pump : (n) آگ بجھانے کا پمپ جس کو زمین پر رکھ کر چلاتے ہیں ۔

Stirrup-vase : (n) (فوسلیات) ایك قسم کا قدیم ظرف ۔

Stirruplike : (a) رکاب سے مشابہ یا ویسے کام ۔

Stitch : (n) [OE. 'Stice'.] (۱) چبھن : ہوك (پہلو کا درد جیسا کبھی کبھی دوڑنے کے بعد یا کھانا کھاتے ہی ہونے لگتا ہے) : درد پہلو ۔ (۲) ٹانکا : بخیہ (جراحی) ٹانکا زخم کا ۔ (۳) سلائی کا طریقہ : سلائی ۔ (۴) (مجازاً) کمترین حصہ : کم سے کم کام ۔

A good stitch : معقول دوری (چلنے میں) ۔

Every stitch : جسم کا کل کپڑا یا لباس ۔

In stitches : بے اختیارانہ ہنستے ہوئے : بے قابو ہنسی کے ساتھ ۔

To drop a stitch : (کشیدہ کاری میں) ایك ٹانکا چھوڑ جانا ۔

To take up a stitch : ایك ٹانکا اٹھانا ۔

Stitch : (a) مینڈھ : کھیت کی نالیوں کے بیچ کا حصہ خاص کر زمین کا ہوتا ہوا چھوٹا قطعہ : پانی کے شیاروں کے درمیان ۔

Stitch : (v) (۱) سینا : بخیہ کرنا : ٹانکا لگانا ۔ (۲) (جراحی) ٹانکا لگانا (زخم میں) ۔ (۳) (جلد بندی) تمام تختوں کو (کاغذ کے) ایك ساتھ سینا ۔ (۴) ٹانکنا : (غلاف وغیرہ کا) منہ سینا : سی کر بند کرنا ۔ (۵) کشیدہ کاری کرنا ۔ (٦) تھوڑی تھوڑی فصل پر مارنا یا گھسنا (بخیہ کی طرح) ۔ (۷) ٹانکے کی طرح اندر باہر آنا جانا ۔

Stitch : (v) (آلو وغیرہ) جڑیں بھرنا : زرعی زمین نالیاں بنانا ۔

Stitch : (n) [ME. 'Sticche'.] بارہ پولیوں کا گٹھا ۔

Stitch aloft : (v) (جوتے یا جوتے کے تلے کا) اس طرح سینا کہ سلائی نظر آئے ۔

Stitch bird : (n) ایك تقریباً معدوم شہد خور پرند ۔

Stitch in time : (n) بر وقت کاروائی یا تدبیر ۔

Stitch up : (v) (۱) سینا : سی کر جوڑنا ۔ (۲) ٹانکا لگانا (زخم وغیرہ پر) : شگاف وغیرہ درست کرنا ٹانکا لگا کر ۔ (۳) (غلاف، تھیلے وغیرہ میں رکھ کر) منہ سی دینا ۔

Stitch-wheel : (n) دندانے دار پہیا جس سے زین ساز چمڑے میں ٹانکے لگانے کے لئے سوراخ کرتا ہے ۔

Stitcher : (n) سلائی کرنے والا : درزی : ٹانکا لگانے والا : ٹانکا لگانے والی مشین یا آلہ ۔

Stitchery : (n) سوزن کاری : سلائی اور کڑھائی ۔

Stitching : (n) (۱) سلائی : تکائی ۔ (۲) سلائی کا کام ۔ (۳) بخیہ :

ٹانکا۔ (۳) سلائی کا ساز و سامان۔

**Stitching-horse : (n)** شکنجے کی قسم کی کوئی چیز جس میں زین ساز اپنا سامان رکھتا ھے۔

**Stitchlike : (n)** ٹانکا نما : بخیہ نما : سلائی نما۔

**Stitchwork : (n)** سوزن کاری : سلائی اور کڑھائی خصوصاً مشجر، قالی بافت۔

**Stitchwort : (n)** لونگ : قرنفل : ایک چھوٹا پودا جس میں کھڑا ڈنٹھل اور سفید ستارہ نما پھول ہوتے ہیں۔

**Stithy : (n) [ME. 'Stepi'.]** (۱) نہائی : اہرن۔ (۲) لوہا خانہ : بھٹی لوہار کی)۔

**Stive : (n) [Du. 'Stuive'.]** گرد : چُور : سفوف (خصوصاً آٹے کی گرد جو پیستے وقت اڑتی رہتی ھے)۔

**Stive : (v) [Fr. 'Estiver'.]** (۱) جہاز میں مال کس کس کر بھرنا یا لادنا۔ (۲) بھرنا : کس کس کر بھرنا۔

**Stive : (a)** (۱) ھوا بند اور گرم جگہ میں بند کر دینا : دم گھونٹنا : گلا گھونٹنا۔ (۲) دم گھٹنا : دم چڑھ جانا۔

**Stiver : (n) [Du. 'Stuiver'.]** (۱) نیدرلینڈ کا ایک چھوٹا نقرئی سکہ۔ (۲) سب سے حقیر سکہ : پھوٹی کوڑی : کسی چیز کی حقیر مقدار۔

**Stivy : (a)** (۱) (کمرا، وادی وغیرہ) جس میں دم گھٹتا ھو : جہاں ھوا بند ھو : بند (ھوا)۔ (۲) (امریکا) خفا : کبیدہ خاطر: روٹھا ھوا۔ (۳) (عام) تنک مزاج : نازک مزاج : چڑچڑا : زود رنج۔ (۴) بوسیدہ : فرسودہ : پا مال۔ (۵) حبس میں مبتلا۔ (۶) بے لطف : غیر دلچسپ : ٹھس۔ (۷) بے ھوا دار جگہ میں رہنے کا عادی۔

**Stoa : (n) [Gr.]** قدیم یونانی عمارت کی غلام گردش : رواق : برساتی۔

**The stoa :** رواق اشنیہ (جہاں رواقی مذہب فلسفہ کا بانی زینو تعلیم دیا کرتا تھا)۔

**Stoach : (v) [Origin unkn.]** روندنا : کچلنا : پامال کرنا۔

**Stoat : (n) [Origjn unkn.]** ارمین (Ermine) گرمی کی فصل میں جس کا سمور بھورا ھوتا ھے۔

**Stoating/ Stoting : (n)** بخیہ نظر نہ آئے : نظر نہ آنے والا بخیہ۔

**Stob : (n) [ME. ]** (۱) بلی : کھونٹا : کھمبا۔ (۲) ٹھنٹھ : ٹنڈ۔

**Stob :** دیکھو Stab

**Stoccado : (n) [It. 'Stoccata'.]** ھول : وار : بھونك (تلوار، تیر وغیر کی)۔

**Stochastic : (a) [Gr. 'Stochastikos'.]** امکانی : اٹکل پچو۔

**Stock : (n) [OE. 'Stoc(c)'.]** (۱) موٹی لکڑی کا ٹکڑا : کندہ۔ (۲) تنا۔ (۳) اصل پودا (جس میں پیوند لگایا جائے)۔ (۴) نسل: خاندان : اصل۔ (۵) خام شے (جو دوسری اشیاء کے بنانے میں استعمال ھو)۔ (۶) ذخیرہ (کسی چیز کا)۔ (۷) مال: سامان (تجارت، پیشے وغیرہ کا)۔ (۸) (اوزار ہتھیار کا) دستہ۔ (۹) ایک پودا (جس کی پتیاں سفید ریشہ دار اور پھول خوشبودار ھوتے ہیں)۔ (۱۰) (جمع تاریخ) کاٹھ جس میں مجرموں کے پاؤں (اور کبھی کبھی ہاتھ بھی) ٹھوك دیئے جاتے تھے۔ (۱۱) (جمع، لکڑی کا ڈھانچ جس پر جہاز اثنائے تعمیر میں رکھا جاتا ھے۔ (۱۲) اعلیٰ درجے کی اینٹ (جو الاؤ میں پکائی گئی ھو)۔ (۱۳) چمڑے وغیرہ کا پٹا جو گلے میں پہنا جاتا تھا (اس کی جگہ اب کالر استعمال ھوتا ھے)۔ (۱۴) (مالیات) اسٹاك : تمسك (وہ روپیہ جو حکومت کو قرض دیا جائے اور جس کا سود قرض دینے والے کو یا اس شخص کو ادا کیا جائے اور وراثت یا بیع کے ذریعے سے اس کا حقدار ھو)۔ (۱۵) تجارتی شرکت (کمپنی) کا مشترکہ سرمایہ : راس المال۔ (۱۶) کوئی بے جان یا غیر متحرك چیز : بت: مجسمہ۔ (۱۷) (نباتیات) جذر : زمین ساق : پودے کا تنا جو جڑ کی شکل کا ھو۔ (۱۸) (قانون) وراثتی جائداد کا پہلا خریدار۔ (۱۹) قسم : نوع : جنس۔ (۲۰) وہ چوکٹھا جس میں گھوڑے کو کس کر اس کی نعل بندی کی جاتی ھے۔ (۲۱) پلنگ کی پٹی : پلنگ کا وہ حصہ جو دیوار سے سٹا ھوا نہ ھو: پلنگ۔ (۲۲) (مجازاً) زیر ترتیب ادبی کام۔ (۲۳) آتش دان کا چھجا۔ (۲۴) (خشت سازی) سانچے کا پیندا۔ (۲۵) نہائی کا سہارا (جس میں نہائی لگی رہتی ھے)۔ (۲۶) وہ ناند جس میں کپڑے کو رکھ کر صاف اور دبیز بنایا جاتا ھے۔ (۲۷) لنگر کا (لکڑی کا) دستہ۔ (۲۸) لکڑی کا ٹکڑا جس سے گھنٹا لٹکتا ھے۔ (۲۹) ناف چرخ : پہیے کا درمیانی حصہ۔ (۳۰) بندوق کا چوبی حصہ : پستول کا دستہ۔ (۳۱) (انجینیرنگ) برما : رندے کا فریم۔ (۳۲) پیچ کاٹنے والے ڈھانچے کی تطابق پذیر سنسی۔ (۳۳) تالے کا چوبی خول۔ (۳۴) سن کوب : کتان کوب۔ (۳۵) موزہ : جراب۔ (۳۶) شہد کی مکھیوں کی فوج۔ (۳۷) حساب پٹی کا ٹکڑا جو محکمۂ خزانہ میں ادائی کرنے والے شخص کو دیا جاتا تھا۔ (۳۸) صلیب نما پودوں میں سے کوئی ایک۔ (۳۹) ایک قسم کا کسا ھوا گلوبند۔ (۴۰) (فارم کے) سازو سامان : مویشی۔ (۴۱) مستقبل کے استعمال کے لئے جمع کی ھوئی چیزیں۔ (۴۲) یخنی (ہڈی اور گوشت کا شوربا)۔ (۴۳) (تاش) تاش کی گڈی کا وہ حصہ جو بعض کھیلوں میں پتے بانٹنے کے بعد ٹیبل پر رکھ دیا جاتا ھے اور قاعدے کے مطابق کھلاڑی اس میں سے پتے لیتے رہتے ہیں۔ (۴۴) ٹی گنیا (T. Square) کا چھوٹا

اور موٹا حصہ ۔ (۴۵) چمڑے کو کوٹ کر ملائم یا نرم بنانے کی مشین ۔ (۴۶) دیکھو Stock pile ۔ (۴۷) پاک پانی رکھنے والے برتن کا ستون۔ (۴۸) گوشت اور ہڈی کو ابال کر بنائی ہوئی شراب ۔ (۴۹) دیکھو Stock-car ۔ (۵۰) (کسی چیز پر) بھروسا؛ اعتماد : یقین ۔ (۵۱) ٹھنٹھ جس سے نئی شاخ نکلتی ھے ۔ (۵۲) تجارتی مخصوص سامان جسے تاجر خریدار کی آئندہ ضرورت کا لحاظ کر کے جمع رکھتا ھے ۔

Dead stock : (۱) غیر سود مند سرمایہ : ناقابل فروخت مال ۔ (۲) زراعتی یا فارم کے آلات ، ساز و سامان ۔

In stock : قبضہ میں : ہاتھ میں : پاس میں : تیار شدہ ۔

Live stock : مویشی ۔

Off the stock : (۱) دریا یا سمندر میں ڈالا ہوا (جہاز)۔ (۲) مکمل کر کے حوالہ کیا ہوا : مکمل ۔

On the stocks : (۱) زیر تعمیر جہاز ۔ (۲) (مجازاً) جو تیار ہو رہا ہو : نا تمام : نا مکمل : زیر تعمیر یا زیر ترتیب ۔

Out of stock : (کوئی چیز) جو سب فروخت ہو گئی ہو ۔

To shoemaker's stock : (مزاحاً) تنگ جوتا ۔

To lay in a stock : ذخیرہ جمع کرنا ۔

To take stock : (۱) (اشیاء کی) فہرست بنانا یا تیار کرنا (ان کی مقدار اور قدر کے لحاظ سے) ۔ (۲) (مجازاً) اپنی حیثیت کا احتساب کرنا ۔

To take stock in : کسی چیز یا کام سے تعلق پیدا کرنا : اہمیت دینا : اعتبار کرنا ۔

To take stock of : (۱) اندازہ لگانا : قیمت لگانا : آنکنا ۔ (۲) شک کی نگاہ سے دیکھنا (کسی شخص کو) : (کسی میں) دلچسپی لینا ۔

Stock : (v) (۱) بندوق میں کندہ لگانا : (اوزار میں) دستہ لگانا : (گھنٹی کو) چوبی چوکھٹے میں لگانا ۔ (۲) (تاریخ) کاٹھ میں پاؤں ٹھونک دینا ۔ (۳) (فارم میں) مویشی یا ساز و سامان فراہم کرنا : (کان کے لئے) مال فراہم کرنا : سرمایہ فراہم کرنا : (دکان کے لئے چیزوں کا) ذخیرہ جمع کرنا ۔ (۴) دکان میں رکھنا (کوئی مال) ۔ (۵) (زمین پر) کاشت کرنا : پیدا کرنا (چری وغیرہ) : گھاس اگانا ۔ (۶) (پودے کے اصل ڈنٹھل سے) نئی شاخ پھوٹنا ۔ (۷)(درخت ، ٹھنٹھ وغیرہ) اکھاڑ دینا : بیخ و بن سے اکھاڑ پھینکنا : (پتھر ، باڑ وغیرہ) اکھیڑ دینا : کدال سے زمین کھودنا ۔ (۸) نشو و نما روک دینا : باڑھ روک دینا ۔ (۹) (مادہ جانور کا) گابھن ہونا ۔ (۱۰) گائے کا دودھ نہ دوہنا تاکہ بازار میں گائے کی قیمت زیادہ ملے ۔ (۱۱) چراگاہ کی گھاس کاٹنا یا مویشی کو کھلانا : چراگاہ کی استعمال کرنا (گھاس والی زمین کو) : مویشی چرانا ۔ (۱۲) تاش کے پتوں کو ایک ساتھ گڈی میں رکھنا : پتے لگانا ۔ (۱۳) جنگل سے لکڑی ریل گاڑی یا مل میں دینا ۔ (۱۴) پھول جانا : ورم کر جانا : سوج جانا (گھوڑے کے پاؤں کا) ۔ (۱۵) حصص یا مال جاری کرنا ۔

To stock to : (بحری) (لنگر کو) سیدھے کھینچنا ۔

Stock : (v) پرند کا چونچ مارنا : چونچ مار کر سوراخ کرنا : چونچ سے اکھیڑ دینا ۔

Stock : (adv.) دیکھو Completely

Stock : (a) (۱) معیاری ۔ (۲) عام : معمولی : روایتی ۔ (۳) افزائش نسل کے لئے رکھا ہوا یا پالا ہوا ۔ (۴) مویشی کے لئے ۔ (۵) اسٹاک کمپنی سے متعلق ۔ (۶) فربہ بنائے جانے کے لائق (جانور) ۔ (۷) مستقل ۔

Stock : (n) [G. 'Stoo'.] چھڑی جو اسکی (Ski) کرنے والے استعمال کرتے ہیں ۔

Stock account : (n) مال کا کھاتا جس میں یہ تفصیل ہوتی ھے کہ کتنا مال آیا اور کتنا فروخت ہوا : کھاتا جس کی جمع میں اصل سایہ اور اضافے لکھے جاتے ہیں اور خرچ میں باز خواست (Withdrawal) اور نقصانات لکھے جاتے ہیں ۔

Stock and blade : (n) (اوزار کا) دستہ اور پھل ۔

Stock and fluke : (n) (بحری) (کسی چیز کی) کل مقدار ۔

Stock annet : (n) شوخ رنگ کی جنگلی بطخ ۔

Stock beer : (n) تیز بیئر شراب ۔

Stock-blind : (a) بالکل اندھا ۔

Stock-board : (n) (۱) اینٹ کے سانچے کے پیندے کا تختہ ۔ (۲) دیکھو Stock-exchange ۔ (۳) آٹھ ، دس یا بارہ انچ چوڑائی کا تختہ ۔

Stock-book : (n) مال کا کھاتہ ۔

Stock-bowler : (n) (آسٹریلیا) (کرکٹ) مستقل بالر ۔

Stock-breeder : (n) مویشی پالنے والا : مویشیوں کی افزائش نسل کا کاروبار کرنے والا : مویشی فارم کا مالك ۔

Stock-brick : (n) سخت اور ٹھوس اینٹ ۔

Stock-broker/ Stockbroker : (n) اسٹاك كا دلال : تمسكات كا دلال : صرافه دلال ۔

Stock-broking : (n) صرافه دلالی ۔

Stock-car : (n) ریس کار جس کا ڈھانچه عام گاڑیوں کی طرح ہوتا ھے ۔

Stock card : (n) اون صاف کرنے کا کنگھا جس میں مڑے ہوئے تار لگے رہتے ہیں ۔

Stock-cattle : (n) مویشی جو افزائش نسل کے لئے رکھا جائے ۔

Stock-certificate : (n) تمسکی وثیقه ۔

Stock chute : (n) مویشیوں کو اتارنے چڑھانے کا زینه ۔

Stock company : (n) کمپنی جس کا سرمایه مال کی شکل میں ہو ۔

Stock company : (n) نیم مستقل کمپنی جو ایك بڑی مدت کے لئے کسی خاص تھیٹر میں تماشا کرنے کی یا کھیل دکھانے کی پابند ہو ۔

Stock-dead : (a) بالکل مرده ۔

Stock-deaf : (n) نپٹ بہرا ۔

Stock dove : (n) ایك قسم کی یورپی فاخته ۔

Stock down : (n) گھاس یا دوسرے چارے کے بیج بونا ۔

Stock-dye : (n) کچے سوت کو رنگنا ۔

Stock-exchange : (n) (۱) صرافه : وہ مقام جہاں تمسکات ، ہنڈیوں کی خرید و فروخت ہو ۔ (۲) دلالوں کی جماعت جو کسی خاص مقام یا بازار میں کاروبار کرتی ھے ۔

Stock fire : (n) لوہار کی بھٹی کی آگ ۔

Stock-fish : (n) (۱) سکھائی ہوئی مچھلی (کاڈ وغیرہ جسے کاٹ کر بے نمك کے سکھا لیتے ہیں) ۔ (۲) (سکھائی ہوئی مچھلی سے مشابه) پیٹ کر چپٹی کی ہوئی چیز ۔ (۳) آدمی کے لئے تحقیراً مستعمل ھے ۔

Stock fly : (n) دیکھو Stable fly/ Horn fly

Stock-gilly flower : (n) ایك پودا جس کے پھولوں سے لونگ کی بو آتی ھے ۔

Stock-guard : (n) مویشی کو ریل کی پٹری پر جانے سے روکنے کی پٹری ۔

Stock horse : (n) مویشیوں کی نگہبانی میں استعمال ہونے والا گھوڑا ۔

Stock-in-trade : (n) (۱) تجارت یا کاروبار کا پورا ضروری سامان : تجارت کا مال جو دکاندار یا پھیری والے بکری کے لئے رکھتے ہیں ۔ (۲) کاریگر کا اوزار ، ساز و سامان ۔ (۳)(مجازاً) کل کائنات (کسی شخص کی) ۔

Stock-jobber : (n) (۱) اسٹاك كا سٹّا کھیلنے والا۔ (۲) دیکھو Stock-broker ۔

Stock-jobbing : (n) اسٹاك کا سٹّا ۔

Stock-jobbing : (a) اسٹاك کے سٹّے کا کاروبار کرنے والا : تمسکات یا حصص خرید و فروخت کرنے والا ۔

Stock-joke : (n) پامال لطیفه ۔

Stock-list : (n) صرافے کی رپورٹ جو روزانه یا مقررہ مدت کے بعد چھپتی ھے جس سے اسٹاك وغیرہ کا نرخ معلوم ہوتا رہتا ھے ۔

Stock-lock : (n) تالا جو لکڑی کے خول میں بند رہتا ھے : اور دروازے میں باہر سے لگایا جاتا ھے ۔

Stock lock/ Lock-stock and barrel : (n) کسی چیز کی کل مقدار یا تعداد : کل ۔

Stock-maker : (n) کندہ یا دسته بنانے والا : کندہ ساز : دسته ساز ۔

Stock-market : (n) (۱) صرافه یا اس کا کاروبار ۔ (۲) مویشی فارم : مویشیوں کا بازار ۔ (۳) خاص قسم کے اسٹاك کا بازار ۔

Stock-melon : (n) دیکھو Citron

Stock pass : (n) ریل کے سڑك کے نیچے کا پل جس سے مویشیوں کو پار کرایا یا گزارا جاتا ھے ۔

Stock pea : (n) دیکھو Soy-bean

Stock piece/ -play : (n) (تھیٹر) وہ کھیل ، تماشا جو ہر وقت دکھایا جا سکتا ھے ۔

Stock pigeon: (n) دیکھو Stock dove

Stock-pot : (n) (۱) یخنی دان (وہ برتن جس میں ہڈیوں کی یخنی رکھی جاتی ھے) ۔ (۲) یخنی دان سے مشابہ کوئی چیز ۔

Stock-purse : (n) (کسی متحرک مقاصد کے لئے) مشترک سرمایہ یا فنڈ ۔

Stock-raiser : (n) مویشیوں میں اضافہ کرنے والا : مویشی پالنے والا: افزائش نسل کرنے والا ۔

Stock-rider : (n) (آسٹریلیا) گلہ بان (بھیڑوں کے کھلے فارم کا) ۔

Stock-riding : (n) گلہ بانی ۔

Stock-room : (n) (۱) مال گودام ۔ (۲) (ہوٹل کا ، وہ کمرا جہاں سودا گروں کے کارندے (مال کے) نمونے دکھلا کر فرمائشیں حاصل کرتے ہیں : نمونوں کا کمرا ۔

Stock-still/ Stockstill : (a) بالکل بے حس و حرکت : بت بنا ہوا ۔

Stock-tackle : (n) لنگر کو عموماً اٹھانے کا جر ثقیل ۔

Stock-taker : (n) ذخیرے کا جائزہ لینے والا ۔

Stock-taking : (n) جائزۂ ذخیرہ : (دکان کے مال یا سامان کا) : جائزہ ۔

Stock tank : (n) مویشیوں کو پانی کو پلانے کا مصنوعی تالاب ۔

Stock-whip : (n) مویشی کا کوڑا (جس کا دستہ بہت چھوٹا اور رسی بہت لمبی ہوتی ھے) ۔

Stock-work : (n) (کان کنی) خام دھات (خصوصاً ٹن) سے پُر چٹانیں ۔

Stockade : (n) [Sp. 'Estacada'.] (۱) دھس ۔ (۲) مورچہ : آڑ : حصار (جو لکڑیاں گاڑ کر بنایا جائے) ۔ (۳) خار دار تاروں کی باڑھ جس میں قیدیوں کو رکھا جاتا ھے ۔ (۴) لٹھا یا تھم جو پشتے کا کام دیتا ھے ۔

Stockade : (v) دھس بنانا : لکڑیاں گاڑ کر مورچہ بندی کرنا ۔

Stockage : (n) فوجی سامان رسد کا ذخیرہ ۔

Stockateer : (n) جعلی تمسکات کا دلال ۔

Stockcar : (n) (مویشی کے جانے کا) ریل کا جالی دار ڈبہ : مویشیوں کا ڈبہ مویشیوں کی گاڑی ۔

Stocker : (n) (۱) دستہ لگانے والا : کندہ لگانے والا ۔ (۲) جانور جو ذبح کرنے کے لئے بیچ دیا گیا ہو مگر اسے بڑھنے اور موٹا ہونے کے لئے رکھ چھوڑا گیا ہو : ایسے مویشی پالنے والا ۔ (۳) اوسر جو افزائش نسل کے لئے ہو ۔ (۴)مال گودام میں کنترن وغیرہ جمع کرنے والا ۔

Stockholder : (n) (۱) عوامی فنڈ یا مشترکہ سرمایہ والی کمپنی کے اسٹاک کا مالک ، حصے دار ۔ (۲) (آسٹریلیا) وہ شخص جس کے پاس بہت سے مویشی یا بھیڑیں ہوں ۔

Stockholm : (n) اسٹاک ہوم : سوئیڈن کا دارالسلطنت : راجدھانی ۔

Stockholm pitch : (n) اسٹاک ہوم قیرسے بننے والی رال ۔

Stockholm tar : (n) صنوبر سے حاصل ہونے والی رال سے بننے والا قیر ۔

Stockily : (adv.) ناٹے یا گٹھیلے طور پر ۔

Stockinette/ Stockinet : (n) [alter of Stocking net.] (۱) (سلائی سے بنا ہوا) لوچدار کپڑا جس سے بنیان وغیرہ بنتی ہیں ۔ (۲) ایسے کپڑے کا بنا ہوا لباس ۔

Stocking : (n) (۱) موزہ : جراب ۔ (۲) روپیہ جمع کرنے کا موزہ : روپے کی بڑی مقدار ۔ (۳) موزے سے مشابہ ایک آلۂ جراحی ۔ (۴)گھوڑے کے پیر کی پٹی ۔ (۵) پرند یا چوپائے کا پیر یا اس کا نچلا حصہ (اگر اس کا رنگ جسم کے رنگ سے مختلف ہو) ۔

Elastic stocking : موزے کی قسم کی چیز جس سے سر جن چوٹ کھائے ہوئے عضلات وغیرہ کو باندھنے کا کام لیتے ہیں ۔

In one's stocking feet : صرف موزے پہنے (بغیر جوتے کے) ۔

Stocking : (v) موزے پہنانا ۔

Stocking cap : (n) بنی ہوئی مخروطی ٹوپی ۔

Stocking-foot : (n) جراب : موزے کا نچلا حصہ ۔

Stocking-frame : (n) موزہ وغیرہ بننے کی مشین ۔

Stocking mask : (n) نائلون کی جراب جسے جرائم پیشہ لوگ بطور نقاب منہ پر لگاتے ہیں ۔

Stocking-needle : (n) رفو کرنے کی سوئی : رفو گری کی سوئی ۔

Stocking-sole : (n) جراب کا وہ حصہ جو تلوے کے نیچے رہتا ھے ۔

In one's stocking sole : بغیر جوتے کے ۔

Stocking stitch : (n) ایک قسم کی بخیہ یا سلائی جو جراب میں کی جاتی ھے ۔

Stockinged : (a) (۱) موزے پہنے ہوئے : موزہ دار ۔ (۲) پاموز ۔

Stockinger : (n) موزے وغیرہ بننے کے کارخانے کا مزدور : موزہ بننے والا ۔

Stockingless : (a) بے موزے کا : بے جراب کا (پاؤں) ۔

Stockish : (a) (۱) ٹھنٹھ سے مشابہ : کندہ سے مشابہ ۔ (۲) (مجازاً) (آدمی) حد سے زیادہ غبی : کند ذہن ۔

Stockist : (n) کسی مخصوص قسم کے مال کا ذخیرہ رکھنے والا : تھوک فروش ۔

Stockjudging : (n) مویشیوں کی نوعیت کی تشخیص کرنا ۔

Stockless : (a) بے دستے کا (لنگر) : بے کندے کی (بندوق) ۔

Stockman : (n) (۱) مویشیوں کا نگہبان : گڈریا ۔ (۲) (آسٹریلیا) اسٹاک فارم کا داروغہ ۔ (۳) مویشیوں کا مالک ۔

Stockpile : (n) (۱) کنکر ، روڑا وغیرہ جس کا سڑک بنانے کے لئے سڑک کے کنارے انبار لگا دیا جاتاھے ۔ (۲) (کوئلے یا خام دھات کا) انبار (بطور محفوظ ذخیرہ کے) ۔ (۳) ضروری محفوظ اشیاء ۔ (۴) کسی چیز کا ذخیرہ خصوصاً جوہری ہتھیاروں کا ۔

Stockpile : (v) (۱) انبار لگانا (کوئلے ، خام دھات وغیرہ کا) ۔ (۲) ذخیرہ جمع کرنا (ضروری اشیاء کا) ۔

Stockpiling : (n) ذخیرہ اندوزی : انبار لگانا ۔

Stockproof : (a) مویشی روک : جس میں مویشی نہ سما سکے یا نہ داخل ہو سکے ۔

Stocks and stones : (n) (۱) لکڑی اور پتھر کی مورتیاں : دیوتا ۔ (۲) غیر ذی روح اشیاء : بے جان چیزیں ۔ (۳) مٹھے آدمی : مٹی کے تودے ۔

Stocky : (a) (۱) (نباتیات) گٹھیلا : موٹا ۔ (۲) (جڑ) چوبی ۔

(۲) (آدمی) چھوٹے قد اور گٹھے ہوئے جسم کا : گچگینا : ناٹا : پست قد ۔

Stockyard : (n) (۱) مویشی باڑہ ۔ (۲) مال گودام ۔

Stodge : (n) (۱) گاڑھا رقیق مرکب ۔ (۲) کیچڑ ۔ (۳) سخت نشاستہ دار غذا ۔ (۳) ندیدہ : مربھکا ۔ (۵) (اسکول کے بچوں کا عامیانہ) غذا : کھانا : ثقیل غذا ۔ (۶) ٹھس خیال : احمقانہ خیالات ۔ (۷) آہستہ کام کرنے والا شخص ، سست : نکما : کاہل ۔

Stodge : (v) (۱) بھر دینا : ٹھونس ٹھونس کر بھر دینا ۔ (۲) (عام) ندیدوں کی طرح کھانا ۔ (۳) کیچڑ یا دلدل میں پھنس جانا ۔ (۴) مسلسل کام کرنا ۔ (۵) کیچڑ یا دلدلی زمین بہ دقت چلنا ۔ (۶) ملانا : پھینٹنا ۔

Stodger : (n) ٹھس آدمی ۔

Stodgy : (a) (۱) ثقیل : بھاری : دیر ہضم (غذا) ۔ (۲) (جیب ، بٹوا وغیرہ) بھرا ہوا : پھولا ہوا ۔ (۳) (کتاب ، عبارت وغیرہ) ٹھس (جس میں تفصیلات بہت ہوں اور دلچسپی کی باتیں کم ہوں) ۔ (۴) بھدا : بھاری قدموں سے چلنے والا (مٹاپے کی وجہ سے) ۔ (۵) غیر دلچسپ : بے لطف : روکھا پھیکا ۔ (۶) پرانی وضع کا : پرانے خیال کا : پرانی روشنی کا : دقیانوسی ۔ (۷) بد قطع : بھدا ۔ (۸) انتہائی قدامت پسند ۔ (۹) موٹا : پھولا ہوا ۔

Stoechas : (n) [Gr.] ایک پودا: فرنچ لونڈر ۔

Stoep : (n) [Du.] (جنوبی افریقہ) مکان کے سامنے کا اونچا بر آمدہ : تھڑا ۔

Stog : (n) (اسکاچستان) دیکھو Stab

Stog : (v) (۱) دقت سے چلنا : پاؤں گھسیٹتے ہوئے چلنا ۔ (۲) دلدل میں دھنسا دینا ۔

Stogy/ Stogie : (n) [f. 'Stoga' short for Conestoga, a town in Pennsylvania.] (۱) ایک طرح کا بھدا بوٹ ۔ (۲) لمبا بھدا سگار ۔

Stogy : (a) بھدا : لمبا (سگار یا بوٹ) ۔

Stoic : (n) [L. 'Stoicus'.] (۱) رواقی فلسفی : رواقی (اس مذہب فلسفہ کا پیرو جو زینو (Zeno) نے ۳۰۸ ق م میں ایتھنس میں قائم کیا تھا ، جس میں صرف خیر مقصد حیات قرار دی گئی تھی اور ضبط جذبات کی اور راحت و الم کے احساس سے آزاد ہو جانے کی تلقین کی جاتی تھی) ۔

Stoic : (a) (۱) رواقی : رواقی فلسفے سے متعلق ۔ (۲) بے حد مستقل مزاج : باضابطہ آدمی : زاہد ۔

Stoical : (a) (۱) رواقی : رواقیوں سے متعلق ۔ (۲) بے حد ضبط و استقلال کا ۔ (۳) (آدمی) کٹرپن یا زہد و اتقامیں رواقیوں سے مشابہ ۔

Stoically : (adv.) بے حد ضبط و استقلال سے ۔

Stoicheiological/ Stoichiological : (a) علم عناصر سے متعلق : اساسیات فکر سے متعلق ۔

Stoicheoilogy/ Stoichiology : (n) [Gr. 'Stoicheion' + logy.] (۱) علم عناصر ۔ (۲) (منطق) اساسیات فکر ۔ (۳)(عضویات) حیوانی نسیجوں کے اصول کا مطالعہ : اس پر مبنی علاج کا طریقہ ۔

Stoicheiometric : (a) (کیمیا) کیمیاوی مقادیر پیمائی سے متعلق ۔

Stoicheiometrical : (a) دیکھو Stoicheiometric

Stoicheiometry : (n) (کیمیا) کیمیاوی مقادیر پیمائی : تناسبی کیمیا : جوہری وزن نکالنے کا علم : کیمیائی عناصر کے تخمینے کا علم ۔

Stoicism : (n) (۱) رواقیت : رواقی فلسفہ ۔ (۲) بے حسی : بے احساسیت : بے حد ضبط یا استقلال ۔

Stoirin : (n) (آئرستان) دیکھو Darling

Stoit : (v) [Du. 'Stuiten'.] (۱) (اسکاچستان) ڈگمگانا : لڑکھڑانا ۔ (۲) اچھل جانا : کودنا : جست کرنا ۔

Stoiter : (v) (اسکاچستان) لڑکھڑانا : ڈگمگانا : جھوک کھانا : قدم کو لغزش ہونا ۔

Stoke : (v) [Back-formation from 'Stoker'.] (۱) (بھٹی) جھونکنا ۔ (۲) (انجن کی بھٹی) جھونکنا : اسٹوکر کا کام کرنا ۔ (۳) (مزاحاً) (مجازاً) جلدی جلدی نگلنا (کھانا) ۔

Stoke-hold : (n) (۱) (بحری) بھٹی خانہ : وہ کمرا جس میں اسٹیمر کی بھٹی جلتی ہے ۔ (۲) وہ جگہ جہاں کھڑے ہو کر بھٹی کو جھونکا جاتا ہے ۔

Stoke-hole : (n) [Du. 'Stookgat'.] بھٹی کے سامنے کی وہ جگہ جہاں اسٹوکر کھڑا ہو کر بھٹی جھونکتا ہے : موکھا جس سے بھٹی جھونکی جاتی ہے ۔

Stoker : (n) [Du. 'Stoker'.] (۱) بھٹی جھونکنے والا (خصوصاً ریل اور اسٹیمر کے انجن کی) : اسٹوکر : انجن جھونکا : فائر مین ۔ (۲) بھٹی جھونک مشین ۔ (۳) (جمع) سیاہ کنکر ملا مادہ جو اسٹیم انجن کے دود کش سے نکلتا ہے ۔

Mechanical stoker : بھٹی جھونکنے کی مشین ۔

Stokes litter : (n) ایک قسم کی بیمار ڈولی جو انسانی جسم کے مطابق بنائی جاتی ہے اور جس میں بیمار یا زخمی شخص رکھ کر پٹی سے کس یا جکڑ دیا جاتا ہے ۔

Stokes stretcher : (n) دیکھو Stokes litter

Stokroos : (n) [Afr.] (افریقہ) ایک قسم کا ریشہ دار پودا ۔

Stokvis : (n) دیکھو Stock-fish

Stola : (n) [Gr. 'Stole'.] یونانی اور رومی عورتوں کا لمبا چوغہ ۔

Stole : (n) [OE.] (۱) لمبا چوغہ ۔ (۲) (مردوں اور عورتوں کے لباس میں) ریشم یا کپڑے کا ٹکڑا جو گردن سے کندھوں پر اور نیچے گھٹنوں تک لٹکتا رہتا ہے (ڈیکن کے لباس میں صرف بائیں کندھے پر ہوتا ہے) ۔ (۳) (عورتوں کا) سمور یا پرندوں کے پروں کا بنا ہوا لباس یا کالر (جو ڈیکن کے لباس سے مشابہ ہوتا ہے اور کندھے پر ڈالا جاتا ہے) ۔

Groom of the stole : بادشاہ کا اعلیٰ مصاحب یا اس کا عہدہ ۔

Stole : (n) (۱) (نباتیات) فرخ : ساق بچہ ۔ (۲) دیکھو Stolon ۔

Stole : (v) (نباتیات) (پودے کا) فرخ نکلنا ۔

Stole : دیکھو Steal

Stole-mesh : (n) مچھلی پکڑنے کے جال کا دوہرا پھندا ۔

Stoled : (a) لمبا چوغہ پہنے ہوئے ۔

Stolen : (a) (۱) چرایا ہوا : مسروقہ ۔ (۲) خفیہ : چوری چھپے کیا ہوا : چھپ چھپا کے لیا ہوا ۔

Stolid : (a) [L. 'Stolidus'.] ٹھس : بے حس : دھیما : مٹھا : اڑیل : بھوندو : پلید ۔

Stolidity : (n) مٹھاپن : اڑیل پن سے : بھوندوپن : بلاوت ۔

Stolidity : (adv.) مٹھے پن سے : اڑیل پن سے : بھوندوپن سے ۔

Stolkjaerre : (n) [Norw.] ناروے میں استعمال ہونے والی دو پہیوں کی گاڑی جس میں آگے دو نشستیں ہوتی ہیں اور پیچھے چلانے والے کی نشست ہوتی ہے ۔

Stollen : (n) [G 'Stolle'.] ایک قسم کی میٹھی روٹی ۔

Stolo : (n) [L.] (۱) (نباتیات) فرخ : ساق بچہ : پودے کی بڑی شاخ جو علاحدہ جڑ پکڑ لیتی ہے اور جس کی نئی شاخیں پھوٹتی ہیں : کائی کی زیر زمین شاخ جس میں پتیاں نکلتی ہیں ۔

Stolon : (n) [L. 'Stolo, Stolon'.] دیکھو Stolo

Stolonate : (a) فرخ زا : مفرخ ۔

Stoloniferous : (a) دیکھو Stolonate

Stolonization : (n) فرخ زائی : فرخ کا پیدا ہونا ۔

Stoma : (n) [Gr. 'Stoma'.] (۱) (تشریح ، حیوانیات) دہن : فم منہ ۔ (۲) (نباتیات) مسام ۔

-stoma : جزو ترکیبی بمعنی "دہن" : "منہ" : "فم" ۔

-stoma : جزو ترکیبی بمعنی "دہن دار" ۔

Stomach : (n) [ME. 'Stomak'.] (۱) معدہ : پوٹا (پرندوں کا) ۔ (۲) جگالی کرنے والے جانوروں کے متعدد معدوں میں سے کوئی ایک معدہ ۔ (۳) (بیجا استعمال) پیٹ : شکم ۔ (۴)بھوک ۔ (۵) شوق : دم : ہمت (لڑنے ، بحث کرنے وغیرہ کی) ۔ (۶) جسم کا وہ حصہ جہاں معدہ رہتا ہے ۔

On an empty stomach : خلوئے معدہ میں ۔

On a full stomach : بھر پیٹ غذا کے بعد ۔

Pit of the stomach : کوڑی ۔

Proud of high stomach : غرور : گھمنڈ : کبر : تمکنت ۔

To lie (heavy) on one's stomach : (غذا کا) بد ہضمی پیدا کرنا ۔

Stomach : (v) (مجازاً) برداشت کرنا (ذلت ، توہین وغیرہ کا) : گوارہ کر لینا ۔

Stomach-cough : (n) کھانسی جو بد ہضمی سے پیدا ہوتی ہے ۔

Stomach-pump : (n) معدہ پمپ : معدہ کی پچکاری (جس سے معدے میں سیال شے پہنچاتے یا اس میں سے نکال لیتے ہیں) ۔

Stomach-staggers : (n) مرگی جو گھوڑے کو معدے کے ماؤف ہونے کی وجہ سے ہو جاتی ہے : صرع اسپ ۔

Stomach-syringe : (n) دیکھو Stomach-pump

Stomach-tooth : (n) بچوں کی کچلی : جس کے نکلنے کے دوران میں عموماً معدہ خراب رہتا ہے ۔

Stomach-tube : (n) معدے کی نلکی (حلق سے معدے میں پہنچا کر اسے صاف کرنے کے لئے یا غذا پہنچانے کے لئے) ۔

Stomach-worm : (n) کرم معدہ ۔

Stomachache : (n) پیٹ کا درد : درد شکم : درد معدہ ۔

Stomachal : (a) معدے کا : معدی ۔

Stomached : (a) معدہ دار : شکم دار ۔

Stomacher : (n) عورتوں کے لباس کا جواہرات سے مرصع سامنے کا حصہ جو سینے کو ڈھکتا تھا ۔

Stomacher : (n) (گھونسا بازی) پیٹ پر لگائی جانے والی ضرب ۔

Stomachic : (a) (۱) معدی : معدے کا ۔ (۲) ہاضم : مفید معدہ : مشتہی : مقوی معدہ : ہاضوم ۔

Stomachic : (n) ہاضم دوا : مقوی معدہ دوا ۔

Stomaching : (n) برداشت کرنا : گوارا کرنا ۔

Stomachless : (a) بے معدہ ۔

Stomachy : (a) (۱) چڑچڑا : زود رنج : بد مزاج : تنک مزاج ۔ (۲) الوالعزم ۔ (۳) بڑی توند والا ۔

Stomal : (a) منہ سے متعلق یا منہ کے قریب واقع ۔

Stomapod : (n & a) [mod. L. 'Stomapoda'.] دہن پا : ایک قسم کا قشریہ ۔

Stomatal : (a) (۱) دہنی : فمی ۔ (۲) دہن دار ۔

Stomate : (n) (نباتیات) مسام ۔

Stomate : (a) مسام دار : منہ والا ۔

Stomatic : (a) [L. 'Stomaticus'.] دیکھو Stomatal

Stomatitic : (a) ورم دہن سے متعلق ۔

Stomatitis : (n) التہاب الفم : منہ کی جھلی کا ورم : قلاع : ورم دہن ۔

Stomato- : [Gr. 'Stomato-'.] جزو ترکیبی بمعنی "منہ" : "دہن" ۔

Stomatodaeum : (n) اغلاف دہن : دائرہ یا باضمے کا اندرونی حصہ ۔

Stomatode : (a) [mod. L. 'Stomatoda'.] حوینات اولیہ کی اس جنس سے متعلق جن کے منہ ہوتا ہے ۔

Stomatode : (n) حوین اولیہ جس کے منہ ہو ۔

Stomatogastric : (a) فمی معدی : منہ اور معدے کا ۔

Stomatologic/ -al : (a) فمیاتی : فمیات سے متعلق ۔

Stomatologist : (n) ماہر فمیات : علم امراض دہن کا ماہر ۔

Stomatology : (n) علم امراض دہن : فمیات ۔

Stomatoplastic : (a) منہ کی پلاسٹک سرجری سے متعلق ۔

Stomatoplasty : (n) منہ کی پلاسٹک سرجری : دہن پیوندی ۔

Stomatopod : (a) [mod. L. 'Stamatopoda'.] (حیوانیات) دہن یا پایاں سے متعلق : قشریوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

Stomatopod : (n) دیکھو Stomapod

Stomatoscope : (n) دہن بیں : منہ کے اندرونی حصے کی جانچ کرنے والا ۔

Stomatose : (a) مسام دار : منہ والا ۔

Stomatous : (a) دیکھو Stomatose

-stomatous : جزو ترکیبی بمعنی "منہ والا" ۔

Stome : جزو ترکیبی بمعنی "منہ" : "دہن" : "منہ جیسا شگاف والا" ۔

Stomodaeal / Stomadeal : (a) اغلاف دہن سے متعلق ۔

Stomodaeum/ Stomodium : (n) [Gr. 'Stoma' + -'Odaios'.] اغلاف دہن : دائرہ یا باضمہ کا اندرونی حصہ ۔

Stomp : (n) [U.S.] ایک قسم کا رقص جس میں پیروں کو زور سے پٹکتے ہیں : اسٹامپ ۔

Stamp : (v) اسٹامپ رقص کرنا ۔

Stone : (n) [OE. 'Stan'.] (۱) پتھر : پتھر کا ٹکڑا : سنگ : حجر : سنگریزہ ۔ (۲) قیمتی پتھر : گوہر : جوہر ۔ (۳) پتھر : سنگ (بحیثیت جنس) ۔ (۴) کسی خاص قسم کا پتھر جو خاص کام کے لئے بنایا جائے ۔(۵) پتھری (جو گردے، مثانے وغیرہ میں بن جاتی ہے) : پتھری کا مرض : حصاۃ ۔ (۶) گٹھلی (پھلوں کی) : بیج (انگور کا) ۔ (۷) خصیہ : بیضہ : فوطہ : خایہ ۔ (۸) اولا : ژالہ ۔ (۹) اسٹون : وزن کا پیمانہ ۔ (۱۰) سنگ پارس : پارس پتھر ۔ (۱۱) سنگ مزار ۔ (۱۲) کھیلوں میں استعمال ہونے والا بھاری پتھر ۔ (۱۳) پتھر کی سِل ۔ (۱۴) خام دھات کا ڈلا (خصوصاً ٹن کا) ۔ (۱۵) بے حرکتی : بے حسی : بے وقوفی : سختی وغیرہ کی علامت ۔

A rolling stone gathers no moss : دیکھو Moss

To cast, put, or throw the stone : (کھیل میں) پتھر پھینکنا ۔

To cast the first stone : اپنی معصومیت ظاہر کرنا ۔

To give a stone for bread : مدد کے بہانے ہنسی اڑانا ۔

To kill two birds with one stone : ایک پنت دو کاج ۔

To leave no stone unturned : کوئی کوشش اٹھا نہ رکھنا : پوری پوری کوشش کرنا : دقیقہ اٹھا نہ رکھنا : سخت کوشش کرنا ۔

To set a stone rolling : کوئی کام شروع کرنا ، جس کا نتیجہ تباہ کن ہو سکتا ہے ۔

To throw, (cast) a stone or stones (at) : (۱) پتھر مارنا ۔ (۲) الزام لگانا : کسی کی ذات پر حملہ کرنا ۔

Stone : (a) (۱) سنگی : پتھر کا بنا ہوا ۔ (۲) عصر حجری کا : پتھر جگ کا ۔ (۳) (پالتو نر جانور) غیر آختہ ۔

Stone : (v) (۱) پتھر مارنا : سنگسار کرنا ۔ (۲) پتھر لگانا : پتھروں سے بنانا ۔ (۳) پتھر سے رگڑ کر صاف کرنا ۔ (۵) گٹھلی نکالنا (پھل سے) ۔(۶) گٹھلی پڑنا ۔ (۷) بے حس بنا دینا ۔

Stone age : (n) عصر حجری : عہد حجری : پتھر جگ : پتھر کا زمانہ (جب سارے اوزار وغیرہ پتھر کے ہوتے تھے) ۔

Stone-axe : (n) (۱) پتھر کاٹنے والا دو پھلا تیشہ ۔ (۲) سنگی تیشہ : پتھر کی بنی کلہاڑی ۔

Stone-bark : (n) (نباتیات) سخت چھال : چھال جس میں موٹے اور سخت خلیے ہوں ۔

Stone-basil : (n) جنس ریحاں : کالی تلسی کی ایک قسم ۔

Stone-bass : (n) ایک قسم کی مچھلی جس کے گلپھڑے کے ڈھکن پر سخت ابھار ہوتا ہے ۔

Stone-bird : (n) (۱) ایک قسم کا چھوٹا پرند جس کی چونچ بڑی اور مضبوط ہوتی ہے ۔ (۲) چہا کی ایک قسم ۔

Stone-blind : (a) بالکل اندھا : نپٹ اندھا : اندھا چوپٹ : اندھا سوس : مکمل طور پر نابینا ۔

Stone-blindness : (n) نپٹ اندھاپن ۔

Stone-blue : (n) مانڈی اور تیل کا مرکب جو کپڑا دھونے میں کام آتا ہے ۔

Stone-boat : (n) پتھر لے جانے کی کشتی یا جہاز ۔

Stone-boiling : (n) گرم پتھر ڈال کر پانی گرم کرنا : پتھر کو گرم کر کے رکھ دینا (پانی میں) ۔

Stone-borer : (n) گھونگے کی ایک قسم ۔

Stone-bow : (n) (۱) سنگی محراب ۔ (۲) غلیل ۔

Stone-bramble : (n) ایک قسم کی خاردار جھاڑی ۔

Stone-break : (n) دیکھو Saxifrage

Stone-breaker : (n) سنگ شکن ۔

Stone-breaking : (n) پتھر توڑنا : سنگ شکنی ۔

Stone-brick : (n) سخت اینٹ یا بھٹی کی اینٹ جو ویلس میں بنتی ہے ۔

Stone-broke : (a) بالکل قلاش : بالکل کنگال ۔

Stone-bruise : (n) (۱) تلوے کی خراش (نیچے پتھر آ جانے کی وجہ سے) ۔ (۲) ٹائر کا کسی سخت چیز سے ٹکرانے سے پیدا ہونے والا نقصان ۔

Stone-buck : (a) دیکھو Steinbock

Stone-butter : (n) ایک قسم کی ملائم پھٹکری ۔

Stone-canal : (n) (حیوانیات) قنات سنگین ۔

Stone-cast : (n) پتھر کی زد : جتنی دور پھینکا جا سکے ۔

Stone-cat : (n) شمالی امریکا کی دریائی گربہ ماہی ۔

Stone-cell : (n) (نباتیات) خلیۂ سخت ریشہ ۔

Stone-china : (n) قدیم انگلستانی سفید اور نیم شفاف چینی ظروف ۔

Stone-chippings : (n) سنگریزے ۔

Stone-circle : (n) (اثریات) پتھروں کا گھیرا جو عہد قدیم کے لوگ بناتے تھے ۔

Stone-coal : (n) چھوٹا کوئلہ (جس میں پتھر کا جزو زیادہ ہوتا ہے) ۔

Stone-cold : (a) بالکل ٹھنڈا ۔

Stone-colour : (n) سنگی رنگ : زردی مائل یا سانولا مائل خاکستری رنگ ۔

Stone-coral : (n) ایک قسم کا مرجان (مونگا) ۔

Stone-crab : (n) (۱) بعض قسم کے کیکڑوں کا نام ۔ (۲) ایک پتنگے کا پہل روپ جسے ماہی گیری میں بطور چارہ استعمال کرتے ہیں ۔

Stone-crawfish/ -creyfish : (n) ایک قسم کی جھینگا مچھلی ۔

Stone-cricket : (n) بے پر کا جھینگر ۔

Stone-crusher : (n) سنگ شکن مشین ۔

Stone-curlew : (n) ایک قسم کا پلور (Plover) جس کا گھٹنا موٹا ہوتا ہے ۔

Stone-cutter : (n) (۱) حجار : پتھر ساز ۔ (۲) پتھر کاٹنے کی مشین ۔

Stone-cutter's disease : (n) پتھر تراشوں کے پھیپھڑے کی ایک بیماری جو پتھر کی گرد سانس کے ساتھ اندر جانے سے ہو جاتی ہے ۔

Stone-cutting : (n) حجاری : سنگ سازی ۔

Stone-dead : (a) بالکل مردہ : بالکل ٹھنڈا ۔

Stone-deaf : (a) بالکل بہرا : نپٹ بہرا ۔

Stone-deafness : (n) نپٹ بہراپن ۔

Stone-devil : (n) ایک بڑے شمالی امریکی پتنگے کا لمبی عمر والا گوشت خور پہل روپ ۔

Stone-drag : (n) دیکھو Stone-boat

Stone-dresser : (n) دیکھو Stone-cutter

Stone-dust : (n) گرد بھرا پتھر : پتھر کی گرد ۔

Stone dyke/ -dike : (n) پتھروں کا بنا ہوا مورچہ یا پشتہ ۔

Stone-eater : (n) دیکھو Stone-borer

Stone-engraving : (n) پتھر پر کندہ کاری کا فن : سنگی طباعت ۔

Stone-era : (n) دیکھو Stone-age

Stone-falcon : (n) ایک قسم کا باز ۔

Stone-fall : (n) شہابی پتھر یا پہاڑ پر سے پتھروں کا گرنا ۔

Stone-fence : (n) (۱) سنگی مورچہ : سنگی دیوار : سنگی گھیرا ، احاطہ ۔ (۲) (امریکی عامیانہ) مرکب شراب : وہسکی : جن ، برانڈی اور سیب کی شراب کا مرکب ۔

Stone-fern : (n) پتھریلے علاقوں میں اگنے والا سرخس (Fern) ۔

Stone-fly : (n) سنگ مکھی : ایک قسم کا کیڑا جو پتھروں کے نیچے ملتا ہے اور ٹراؤٹ مچھلی کے شکار میں چارے کا کام دیتا ہے ۔

Stone-fruit : (n) سنگ بر : گٹھلی دار پھل : نوائی ثمر ۔

Stone-ground : (n) چکی میں پیسا ہوا ۔

Stone-hammer : (n) پتھر توڑنے کا ہتھوڑا : پتھر کو چکنا کرنے کا ہتھوڑا : بدان : ملطاس ۔

Stone-hawk : (n) دیکھو Stone-falcon

Stone-heading : (n) (کوئلہ کی کان میں) زمین دوز راستہ جو پتھر یا چٹان سے گزرتا ہے ۔

Stone-hearted : (a) سنگ دل : بے رحم : سخت دل ۔

Stone-horse : (n) دیکھو Stallion

Stone(-) jug : (n) (۱) سنگی جگ ۔ (۲) (عام) قید خانہ : نیوگیٹ کے قید خانے کا نام ۔

Stone-lily : (n) متحجر سوسینہ (جو ڈنٹھل پر لگے سوسن سے مشابہ ہوتا ہے) ۔

Stone-marten : (n) جنوبی یورپ کے نیولے کی قسم کا جانور جس کا سینہ سفید ہوتا ہے اور جس کی دم بہت قیمتی ہوتی ہے: سفید سینہ سمور : سمور زان ۔

Stone-mill : (n) (۱) پیسنے کی مشین ۔ (۲) پتھر چکنا کرنے کی مشین ۔ (۳) پاٹ والی چکی : آٹا پیسنے کی مل جس میں سنگ آسیا استعمال کیا جاتا ہے ۔

Stone-milled : (a) دیکھو Stone-ground

Stone-mint : (n) ایک قسم کی بوٹی ۔

Stone of stumbling : (n) (۱) رکاوٹ : مزاحمت : مانع : سنگ راہ ۔ (۲) رسوائی یا ٹھوکر کا مقام ۔

Stone of tin : (n) ٹن کے کچ دھات کا ڈلا ۔

Stone-oil : (n) (۱) بیٹومن (Bitumen) کی ایک قسم ۔ (۲) پٹرولیم ۔

Stone-parsley : (n) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Stone-period : (n) دیکھو Stone-age

Stone-pine: (a) جنوبی یورپ کا صنوبر جس کے اوپر کی شاخیں چھتری کی طرح چھائی ہوئی ہوتی ہیں ۔

Stone-pit : (n) پتھر کی کان : کھدان : کھان ۔

Stone-plover : (n) کروان : پلور کی ایک قسم ۔

Stone-pock : (n) (مرضیات) سخت ریم دار مہاسا ۔

Stone-river : (n) صخری ندی ۔

Stone-roller : (n) شمالی امریکا میں پائی جانے والی دو قسم کی دریائی مچھلیاں ۔

Stone-runner : (n) پلور، ٹیٹری وغیرہ اقسام کے بعض پرندے ۔

Stone-sand : (n) پتھر کا چور جو ریت کی جگہ استعمال کیا جاتا ھے ۔

Stone-saw : (n) سنگارا : پتھر کاٹنے کا آرا جس میں دانت نہیں ھوتے اور ریت کی مدد سے پتھر کاٹتا ھے ۔

Stone-shot : (n) (۱) پتھر کا گولا (توپ سے پھینکنے کے لئے) ۔ (۲) دیکھو Stone's-throw ۔

Stone-shower : (n) شہاب ثاقب کا گرنا ۔

Stone-slate : (n) سنگی سلیٹ کے چوکے (چھت میں لگانے کے لئے) ۔

Stone-smatch/ Stone-smitch : (n) دیکھو Stonechat

Stone-snipe : (n) امریکی چہا ۔

Stone's throw : (n) پتھر کی زد : جتنی دور پتھر پھینکا جا سکے ۔

Stone-still : (adv.) بالکل خاموش طور پر : بے حس و حرکت ۔

Stone-still : (a) بالکل خاموش: بے حس و حرکت : بالکل ساکت ۔

Stone-wall : (n) (۱) پتھروں کی دیوار یا روک ۔ (۲) (آسٹریلیا) (سیاسی عامیانہ) پارلیمانی کاروائی میں رکاوٹ ۔

Stone-wall : (v) (۱) رکاوٹ ڈالنا (پارلیمنٹ کی کاروائی میں) ۔ (۲) (کرکٹ) نہایت احتیاط سے اس طرح کھیلنا کہ ہٹ بالکل نہ دکھائی جائے ۔ (۳) کام نہ چلنے دینا : چلتے کام میں روڑے اٹکانا : مزاحمت کرنا ۔ (۴) سنگی دیوار یا روک کھڑی کرنا ۔

Stone-waller : (n) رکاوٹ ڈالنے والا: بے حد احتیاط کا کھیل کھیلنے والا ۔

Stone-weight : (n) وزن کا پیمان : ۱۹ اسٹون ۔

Stone-work : (n) (۱) پتھروں کی معماری : پتھر کا کوئی ماہرانہ کام : فنی کام ۔ (۲) فنی بتگری : سنگی نقاشی ۔ (۳) سنگ کاری : معماری ۔ (۴) (کوئلے کی کان میں) پتھروں کو (کاٹ کر) زیر زمین راستہ بنانا ۔

Stone worker : (n) پتھروں سے کام کرنے والا : پتھروں کو کاٹنے ، کندہ کاری کرنے یا چکنا کرنے والا : سنگ کار ۔

Stone-yard : (n) باڑا جس میں پتھروں کو توڑا یا کاٹا جاتا ھے ۔

Stonebrash : (n) پتھریلی زمین ۔

Stonechat : (n) چکچکی : ایک خوش آواز چڑیا ۔

Stonecrop : (n) پتھر بیل : ایک قسم کی بیل جو عموماً چٹانوں یا دیواروں پر چڑھتی ھے ۔

Stoned : (a) مخمور : مدھوش ۔

Stonehatch : (n) پلور (Plover) کی ایک قسم ۔

Stonehenge : (n) Salisbury plain کا مشہور سنگی گھیرا ۔

Stoneless : (a) بے گٹھلی کا : بے پتھر کا ۔

Stonelike : (a) پتھر جیسا : حجر نما ۔

Stoneman : (n) (۱) کمپوزیٹر جو ٹائپ کو ترتیب کے ساتھ رکھ کر فرمے میں جماتا ھے ۔ (۲) پتھروں کا کام کرنے والا : سنگ کار ۔ (۳) دیکھو Stone-mason ۔

Stonemason : (n) پتھر کا معمار : پتھر گھڑنے والا یا پتھر کی عمارتیں بنانے والا معمار : راج : سنگ تراش : سنگ کار ۔

Stonen : (a) سنگی : پتھر کا بنا ھوا ۔

Stoner : (n) (۱) سنگسار کرنے والا: پتھر مارنے والا ۔ (۲) گٹھلی دار پھل سے پتھر (کے ٹکڑے) نکالنے کی ایک ترکیب : کافی یا گیہوں سے پتھر (کے ٹکڑے) نکالنے کی ترکیب : کمائے ھوئے چمڑے کے روئیں جھانوے سے صاف کرنے والا مزدور ۔

Stoner : (n) (سابقہ کے ساتھ) ..... اتنے اسٹون وزن کا ..... اسٹون وزن اٹھانے والا (گھوڑا) ۔

Stonern : (a) دیکھو Stonen

Stonesfield slate : (n) (ارضیات) چونا پتھر اور کلسی بھربھرے پتھر کی پتلی پرت جو آکسفورڈ شائر اور گلوسسٹر شائر میں پائی جاتی ھے ۔

Stoneware : (n) پتھر چینی کے برتن (جو چکنی مٹی اور چقماق کو ملا کر بنائے جاتے ہیں) ۔

Stonewort : (n) کئی قسم کے پودوں اور جھاڑیوں کے نام ۔

Stonily : (adv.) پتھر کی طرح سے : بے حس نظر سے : پتھرائی ھوئی نظر سے ۔

Stoniness : (n) پتھر کا سا ھونا : بے حس ھونا (نظر کا) ۔

Stonk : (v) توپ خانے سے گولا باری کرنا ۔

Stonker : (v) [Origin unkn.] برانا : مات : شکست دینا : ناکارہ یا بیکار بنا دینا۔

Stonkered : (a) تھکا ہوا : تھکا ماندہ۔

Stony : (a) [OE. 'Stanig'.] (۱) پتھریلا۔ (۲) گٹھلی دار : جس میں (بہت سی) گٹھلیاں ہوں۔ (۳) پتھر کا سا: پتھر کی طرح سخت : پتھر کی طرح بے حس و حرکت : پتھرائی ہوئی (آنکھیں)۔ (۴) بالکل (صرف Broke کے ساتھ آتا ہے)۔ (۵) (مجازاً) سخت دل : متمرد۔ (۶) Stony-broke کا مخفف۔

Stony-broke : (a) بالکل قلاش : کنگال۔

Stony-coral : (n) دیکھو Stone-coral

Stony-hearted : (a) سخت دل : بے رحم : سنگ دل۔

Stony-heartedness : (n) سخت دلی : بے رحمی : سنگ دلی۔

Stony-pit : (n) ناشپاتی کی ایک بیماری جس میں اس کے اندر سوراخ ہو جاتا ہے اور اس کی شکل بگڑ جاتی ہے۔

Stony-stare : (n) پتھرائی ہوئی نظر : بے حس نظر۔

Stood : دیکھو Stand (v)

Stooge : (n) [Origin unkn.] (۱) ظریف کردار کا نشانہ۔ (۲) ضمنی کردار : کٹھ پتلی : وہ جو دوسروں کے اشارے پر چلتا ہو۔ (۳) مقرر کیا ہوا جاسوس : بھیدیا۔ (۴) نائب (مشکل یا انوکھی حالت میں)۔

Stooge : (v) (۱) ظریف کردار کے نشانے کا کام کرنا۔ (۲) عام رفتار سے گشت لگانا۔ (۳) سفر کرنا : (خصوصاً) ہوائی جہاز میں پرواز کرنا : گھومنا۔

Stook : (n) [Late ME. 'Stouk'.] (۱) (اناج کی) بارہ پولیوں کا گٹھا۔ (۲) انبار : تودہ۔ (۳) پیال کا گٹھا۔ (۴) (کوئلہ کی کان) کوئلے کا ستون جو چھت کے سہارے کے لئے چھوڑ دیا جاتا ہے۔

Stook : (v) پولیوں کا گٹھا بنانا۔

Stooker : (n) پولیوں کا گٹھا بنانے والا۔

Stookie : (n) (اسکاچستان) بے وقوف : احمق۔

Stool : (n) [OE. 'Stol'.] (۱) اسٹول : تپائی۔ (۲) نیچی بنچ جس پر گھٹنوں کے بل بیٹھتے ہیں۔ (۳) وہ تپائی جس پر پاؤں رکھے جاتے ہیں۔ (۴) (تعمیرات) کھڑکی کی داسا یا دہلیز۔ (۵) قدمچہ : کھڈی۔ (۶) پاخانہ : اجابت۔ (۷) براز : پاخانہ : غلیظ۔ (۸) دابہ : درخت کی جڑ یا ٹھنٹھ جس میں شاخیں پھوٹتی ہیں۔ (۹) وہ لکڑی جس میں کسی چڑیا کو لٹکا دیتے ہیں کہ اسے دیکھ کر دوسری چڑیاں پھنس جائیں۔ (۱۰) دیکھو Stool pigeon۔ (۱۱) (بحری) دنبالۂ جہاز کی سب سے نیچے افقی کڑی جو پتوار کھمبے میں لگی رہتی ہے۔ (۱۲) (بحری) چھوٹا موٹا تختہ جو جہاز کے پہلو میں تین سوراخ والے کندے کے لئے لگا رہتا ہے۔ (۱۳) (خشت سازی) اینٹ بنانے یا ڈھالنے والے کا سائبان یا کارخانہ۔

Office stool : اونچی تپائی جس پر دفتر میں کلرک بیٹھتے ہیں۔

To fall, come to the ground, or sit between two stools : دگدھا میں مارا جانا : دگدھا میں کسی طرف کا نہ ہونا۔

Stool : (v) (۱) جڑ سے شاخوں کا پھوٹنا۔ (۲) اجابت ہونا : پاخانہ ہونا یا کرنا۔ (۳) دوسرے پرندوں کو پھانسنے والی چڑیا کے ذریعے پھانسنا یا ان کا پھنس جانا۔ (۴) بھیدیا کا کام کرنا : دوسروں کو پھنسانا۔

Stool-ball : (n) کرکٹ کی طرح کا قدیم کھیل : جو سسکس میں اب بھی رائج ہے خصوصاً لڑکیوں میں۔

Stool end : (n) کان میں چٹانوں کو سہارا دینے والا ستون۔

Stool pigeon : (n) (۱) وہ کبوتر جس سے دوسروں کو پھانستے ہیں۔ (۲) وہ شخص جس کے ذریعے سے دوسروں کو پھانستے ہیں : لگا کر لے آنے والا : جاسوس : بھیدی۔

Stool shoot : (n) ٹھنٹھ شاخ : شاخ داب۔

Stoolie : (n) دیکھو Stool-pigeon

Stoon / Stoond : (n) (۱) لمحہ : وقفہ۔ (۲) ٹیس : شدید حملہ : صدمہ : شدید درد۔

Stoop : (n) [Late ME. 'Stulpe, Stolpe'.] (۱) کھمبا : پایہ : ستون۔ (۲) (مجازاً) سہارا : آسرا۔

Stoop : (n) (۱) جھکنا : جسم کو آگے کی طرف جھکانا۔ (۲) (مجازاً) انکسار : التفات : اپنے مرتبے سے اترنا۔ (۳) خمیدہ قامتی: کندھے جھکا کر چلنے کی عادت۔ (۴) اونچائی سے نیچے آنا : گرنا : جھپٹ : جھپٹا (شکاری پرندوں کا)۔

Stoop : (n) [Du. 'Stoep'.] (امریکا اور کناڈا) مکان کے آگے یا سامنے کا چبوترہ : پیش چبوترہ : تھڑا ۔

Stoop : (v) [OE. 'Stupian'.] (۱) جھکنا ۔ (۲) اپنی شان سے فروتر کام کرنا : اپنے مرتبے سے اتر کر کرنا : اُتر آنا (کسی ذلیل حرکت پر) : انکساری کرنا ۔ (۳) سر اور کندھے جھکا کر چلنا (عادتاً) : کندھوں میں خم ہونا ۔ (۴) جھپٹنا : گرنا (باز کا شکار پر یا (مجازاً) ایک شخص کا دوسرے شخص پر) ۔

To stoop to conquer : دب کر کام نکالنا : ذلت اٹھا کر فتح پانا ۔

Stoop : (n) (۱) صراحی : بادیہ : پیالہ ۔ (۲) وہ برتن جس میں دم کیا ہوا پانی یا پاک پانی رکھا جاتا ہے ۔ (۳) ایک پیمانہ ۔

Stoop and roop : (adv.) (اسکاچستان) مکمل طور پر : پوری طرح ۔

Stoop-ball : (n) بیس بال (Base ball) سے مشابہ ایک کھیل ۔

Stoop crop : (n) فصل جس میں بہت زیادہ محنت کی ضرورت ہو ۔

Stoop labour : (n) (۱) کڑی محنت (خصوصاً فصل اپجانے میں) ۔ (۲) کڑی محنت سے کھیتی کرنے والا مزدور ۔

Stoop labourer : (n) کڑی محنت کرنے والا مزدور ۔

Stooped : (a) جھکا ہوا : خم کھایا ہوا : آگے کو جھکا ہوا (کندھا یا سر) ۔

Stooper : (n) پیپے کو آگے جھکانے کا پچڑ : جھکنے والا : (سر اور کندھے) جھکا کر چلنے والا ۔

Stooping : (a) جھکا ہوا ۔

Stoopingly : (adv.) جھک کر :سر اور کندھے جھکا کر ۔

Stoor : (۱) جنگ : لڑائی : محاربہ ۔ (۲) دیکھو Stour

Stop : (n) (۱) موقوفی : وقفہ : رکاؤ : ٹھہراؤ : روک : رکاوٹ ۔ (۲)وقفہ: علامت اوقاف (خصوصاً کوما ، نصف کولن یا فل اسٹاپ) ۔ (۳)(موسیقی) سُر کا مدھم ہونا ۔ (۴) لیور ، پتی وغیرہ جس کے ذریعے سُر مدھم کیا جائے: پردۂ کلید۔ (۵) (آرگن) وہ پرنے جس سے ایک خاص سُر نکلتا ہو : وہ لٹو جس کے ذریعے یہ پرنے کھولے یا بند کئے جاتے ہیں۔ (۶) خاص لہجہ (مثلاً غم کا ، غصے کا ، شیخی کا) جسے کوئی شخص دوسروں پر اثر ڈالنے کے لئے اختیار کرے ۔ (۷) کھونٹی ، ڈنڈا وغیرہ جس سے کسی خاص چیز کی حرکت خاص مقام پر رد کی جاسکے۔ (۸)(فوٹوگرافی) پردۂ سیاہ ۔ (۹) (حیوانیات) حرف صحیح کی ساکن آواز ۔ (۱۰) (بحری) ڈوری : نچلے سر مستول کا آگے نکلا ہوا حصہ ۔ (۱۱) ممانعت ؛ تعطل (تجارت میں) ؛ روک : (چک ، بل وغیرہ) روکنا یا روکنے کا حکم دینا ۔ (۱۲) بند کرنا : بھرنا (جوف ، درز ، شگاف وغیرہ) ۔ (۱۳) پڑاؤ ؛ ٹھہراؤ : ٹھہرنا : آگے نہ بڑھنا ۔ (۱۴) عارضی قیام : اقامت ۔ (۱۵) منزل : پڑاؤ : عارضی قیام گاہ ۔ (۱۶) گاڑیوں کی آمد و رفت میں رکاوٹ (زیادہ گاڑیوں کے جمع ہو جانے کی وجہ سے) ۔ (۱۷)توقف : تامل : وقفہ : تقریر میں بیچ میں رک جانا ۔ (۱۸) بھول بھلیاں کی اندھی گلی ۔ (۱۹) (میکانیات) گیرہ؛ کتا : آڑ ۔ (۲۰) چوکھٹے میں لگے ہوئے لکڑی کے دو ٹکڑوں میں سے ایک جس پر دروازہ بند ہوتا ہے ۔ (۲۱)(بصریات) سوراخ دار تختی یا پردہ جو عدسے کے گرد روشنی کی حدی شعاعوں کو روکتا ہے ۔ (۲۲)(تعمیرات) مسطح سطح کا آخری سرا ۔ (۲۳) ڈاٹ: ڈٹا : گٹا : میخ : پچڑ ۔ (۲۴) (موسیقی) مرکب سُر جس کو نکالنے میں سب تاروں کو روک دیا جاتا ہے ۔ (۲۵)(کلہ بازی) حفاظتی وار : حریف کے وار کو روکنے والا وار ۔ (۲۶) (کشتی) جوابی داؤ ۔ (۲۷) (شکار) وہ شخص جو شکار کو زد کے اندر رکھنے کے لئے مقرر کیا جاتا ہے۔ (۲۸) کتے کی پیشانی اور ناک کے درمیان کا نشیب ۔ (۲۹) بھٹ جس میں مادہ خرگوش اپنے پچھلے پاؤں کو چھپا کر رکھتی ہے ۔ (۳۰) (امریکا کا کترنے والا جانور) کابی کے پچھلے پاؤں کا سفید نشان ۔ (۳۱)(تاش) (پوپ جان کھیل میں) وہ پتا جو کسی رنگ کے سالمے کو ختم کر دیتا ہے (برج میں) وہ پتا جس پر اسی رنگ میں ہاتھ لینے پر بھروسا کیا جا سکتا ہے (اسی رنگ کے دوسرے پتوں کے ساتھ) ۔

Full stop : (۱) کسی جملے کا اختتام : فل اسٹاپ ۔ (۲) (مجازاً) بالکل بند ہو جانا : مکمل روک یا اختتام ۔

To come to a full stop : بالکل بند ہو جانا : بالکل رک جانا ۔

To make a stop : رک جانا : ٹھہر جانا ۔

To put a stop to : روکنا : باز رکھنا : ٹھہرانا ۔

Stop : (v) [OE. 'Stoppian'.] (۱) (سوراخ وغیرہ کو کسی چیز سے) بھرنا : بند کرنا ۔ (۲) روکنا : ترقی نہ کرنے دینا : ٹھہرانا: بند کرنا : مسدود کرنا : آگے بڑھنے سے روک دینا ۔ (۳) روک دینا :بند کر دینا (ادائی وغیرہ) ۔ (۴)باجے کے سُر کو مدھم کرنا (سوراخ بند کر کے یا تار لگا کر) ۔ (۵) رک جانا : ٹھہر جانا : بند ہو جانا : مسدود ہو جانا ۔ (۶) (بول چال) رہنا : قیام کرنا : ٹھہرنا : ٹھہر جانا : ٹھہرے رہنا : عارضی طور پر قیام کرنا ۔

تانا بانا ۔ (۳) سر کے بالوں کی لٹ : سرکا بال ۔ (۴)ریشہ ۔ (۵) (مجازاً) مختصر : جز (کسی مرکب کا) ۔

**Strand : (n) [ME.]** (۱) لہر : دھارا ۔ (۲) نالہ : موری : پر نالہ ۔

**Strand : (v)** خشکی پر چڑھ جانا یا چڑھا دینا : ساحل پر چڑھ جانا ۔

**Strand : (v)** (۱) (رسی کی کوئی) لڑ توڑ ڈالنا ۔ (۲) ڈوری کو بانٹ کر رسی بنانا ۔ (۳) بافت میں ڈوری یا تار داخل کرنا : کاج کے کنارے دھاگا لگانا ۔

**Strand-fishery : (n)** ساحلی ماہی گیری ۔

**Stranded : (a)** (۱) مشکل میں پڑا ہوا : مصیبت میں گرفتار یا مبتلا ۔ (۲) (روپیہ نہ ہونے کی وجہ سے کسی جگہ) پڑا ہوا ۔ (۳) واماندہ : درماندہ ۔

**Strander : (n)** (۱) ڈوری یا تار سے رسی بانٹنے کی مشین ۔ (۲) لوہے کے کارخانے میں وہ شخص جو دستی سنسی سے لوہے کی گرم سلاخوں کو پکڑ کر ایک مل سے نکال کر دوسری مل میں ڈالتا ہے ۔

**Stranding : (n)** ساحل پر چڑھ جانا ۔

**Strandless : (a)** بے ساحل ۔

**Strandline : (n)** ساحل : دریا کا کنارہ ۔

**Strandman : (n)** تار موڑنے اور کاٹنے والی مشین کو چلانے والا ۔

**Strang :** (۱) مضبوط ۔ (۲) مستحکم : محکم ۔ (۳) سخت : ٹھوس ۔ (۴) تندرست : توانا ۔ (۵)پکا : پختہ : استوار : راسخ ۔ (٦) طاقتور : قوی ۔ (۷)بڑا : کثیرالتعداد : کثیر : متعدد ۔ (۸) زبردست : با اثر : با اقتدار ۔(۹) قابل : لائق ۔ (۱۰)پُر زور : معرکے کا۔ (۱۱)مدلل : مؤثر : کارگر ۔ (۱۲)تیز : گہرا (رنگ وغیرہ) : بھاری : بلند (آواز) ۔ (۱۳) تند : تیز : شدید : قوی : سخت ۔ (۱۴) (علم صرف) بے قاعدہ : وہ فعل جس کا ماضی وغیرہ حرف علت کے بدلنے سے بنتا ہو ۔ (۱۵) مقوی ۔ (۱٦) شوخ (رنگ ، روشنی) ۔ (۱۷) منشی۔ (۱۸) قوی : ماسك (حافظہ) ۔ (۱۹) ماہر : مہارت رکھنے والا : مشاق ۔ (۲۰)جس کا مقابلہ کرنا مشکل ہو (کھیل میں) ۔ (۲۱)ناقابل تسخیر (شہر ، فصیل ، قلع وغیرہ) ۔ (۲۲)جمی ہوئی : تہ بہ تہ (مٹی) : زرخیز ۔ (۲۳) دیر ہضم : ثقیل (کھانا) ۔ (۲۴) (کان کنی) (رگ معدن) موٹی : دبیز ۔ (۲۵) (اون) موٹا ۔ (۲٦) سخت (فعل یا تدبیر) ۔ (۲۷) بھاری : بہت زیادہ (خرچ ، ادائی وغیرہ)۔ (۲۸) سخت : بے لوچ : کٹر : غیر مصالحت پسندانہ (پارٹی کا نظریہ یا اصول) ۔ (۲۹) اٹل : مصمم ۔ (۳۰) متعفن : بدبو دار ۔ (۳۱) (مقدمہ) با شہادت : با ثبوت : جس کی پہلے سے نظیر موجود ہو ۔ (۳۲) نمایاں: یقینی ۔ (۳۳) جوڑا : موٹا (خط) ۔ (۳۴) (فوٹو گرافی) (نیگیٹو) جس میں تاریك اور روشن حصے متناسب اور نمایاں ہوں ۔ (۳۵)(تجارت) (قیمت) یکساں نہ رہنے والی : بڑھنے والی ۔ (۳٦)(عروض) (ہجا) جس پر تاکید ہو ۔ (۳۷) (تاش) (کھلاڑی) جس کے ہاتھ میں بڑے پتے ہوں : بڑا (پتا) : بڑے پتوں پر مشتمل (رنگ) ۔ (۳۸)(تمباکو) تیز : کڑا ۔ (۳۹) بے حد مصر : زبردست ۔ (۴۰) پُر جوش : مستعد : سرگرم ۔

**Strange : (n) [OFr. 'Estrange'.]** (۱) بیرونی : باہر کا : بدیسی : غیر ملکی : غیر ملك کا ۔ (۲) پرایا : دوسرے کا : بیگانہ ۔ (۳) انوکھا : نرالا : نیا : خاص ۔ (۴) عجیب : حیرت انگیز : ناقابل توجیہہ ۔ (۵) نیا : ناواقف : اجنبی ۔ (٦)بھونچکّا : گھبرایا ہوا ۔ (۷) انتہائی ۔ (۸) غیر معمولی ۔ (۹) تعجب کے اظہار میں استعمال ہوتا ہے جیسے It is strange .

**Strange : (v)** حیرت میں پڑ جانا : متحیر ہو جانا ۔

**Strange : (adv.)** انوکھے طریقے سے : عجیب طرح سے یا طریقے سے ۔

**Strange to say :** تعجب ہے : تعجب کی بات ہے ۔

**Strange-woman : (n)** قحبہ : رنڈی ۔

**Strangely : (adv.)** دیکھو Strange

**Strangeness : (n)** نرالاپن : انوکھاپن : حیرت انگیزی : ناواقفیت : اجنبیت ۔

**Stranger : (n)** (۱) اجنبی : غیر ملکی : پردیسی ۔ (۲) نیا آدمی : اجنبی : نو وارد : غیر آدمی : مہمان ۔ (۳) ناواقف آدمی : انجان آدمی ۔ (۴) کوئی چیز جو غیر متوقع مہمان کی آمد کی علامت سمجھی جائے (مثلاً چائے کی پیالی میں چائے کی تیرتی ہوئی پتی ، آتش دان کے چھڑ میں کالك کا پھڑ پھڑانا وغیرہ) ۔ (۵) (قانون) وہ شخص جو کسی عمل یا (قانونی) کاروائی میں شریك نہ ہو ۔ (٦) (مزاحاً) نو زائیدہ بچہ ۔ (۷) (امریکا) (گنوارو) صاحب ۔ (۷)(پارلیمنٹ) وہ شخص جو پارلیمنٹ کا ممبر یا کوئی عہدہ دار نہیں ہو مگر وہاں کی کاروائی میں اجازت سے موجود ہو ۔ (۹) غیر رشتہ دار : غیر ۔ (۱۰) کسی بزم ، مجلس یا سوسائٹی کا غیر ممبر یا رکن ۔

**A perfect stranger / A total- / An utter- :** بالکل اجنبی ۔

**I spy strangers :** (انگلستان کے دارالعوام میں) ممبران اور سرکاری عہدہ داروں کے علاوہ اور سب کے ہٹا دیئے جانے کا مطالبہ کرنا ۔

**To make a stranger of :** بیگانگی برتنا ؛ مغائرت کا برتاؤ کرنا ۔

**To make no stranger of :** تپاک سے ملنا ؛ یگانگی کا برتاؤ کرنا ؛ بے تکلفی سے پیش آنا ؛ خوش اخلاقی سے پیش آنا ۔

**Stranger : (a)** (۱) اجنبی ؛ غیر ملکی ؛ پردیسی ؛ انجان ؛ ناواقفیت ۔ (۲) اجنبی سے متعلق ۔ (۳) غیر ۔

**Stranger : (v)** بے گانہ بنانا ، کرنا ؛ اجنبی بنانا ۔

**Strangerhood : (n)** اجنبیت ؛ غیر ملکی ہونا ؛ انجان پن ۔

**Strangership : (n)** دیکھو Strangerhood

**Strangle : (n)** (۱) (کُشتی میں) ایک گرفت جس سے حریف کی سانس رک جاتی ہے ۔ (۲) (مجازاً) (سیاسیات ، بحری) پنجۂ غصب ۔

**Strangle : (v)** [OFr. 'Estrangler'.] (۱) گلا گھونٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مار ڈالنا ۔ (۲) (کالر وغیرہ کا) بہت تنگ ہونا ؛ گلے میں پھنسنا ؛ گلے کو بھینچنا ۔ (۳) (مجازاً) دبا دینا (خواہش کو)؛ زبردستی روکنا (اضطراری حرکت کو)۔ (۴) گنجان کر کے نمو روک دینا (پودوں کی) ۔ (۵) دم گھٹنا ؛ گلا گھونٹ کر مارا جانا ۔

**Stranglehold : (n)** دیکھو Strangle

**Strangler : (n)** گلا گھونٹ والا ؛ گلے میں پھنسنے والا ؛ دبا دینے والا ۔

**Strangles : (n)** متعدی زکام (گھوڑے ، گدھے وغیرہ کا) ۔

**Stranglate : (a)** [L. 'Strangulatus'.] (۱) (مرضیات ، جراحی) مخنوق ۔ (۲) (حشریات) (سر ، پیٹ وغیرہ) بہت تنگ ۔ (۳) (نباتیات) (تنا) بند لگا کر بنایا ہوا ۔

**Strangulate : (v)** [L. 'Strangulare'.] (۱) (مرضیات، تشریح) دبنے سے دوران خون رک جانا ؛ (آنت ، رگ وغیرہ میں) اختناق ہو جانا ۔ (۲) بند لگا کر نمو روک دینا ؛ پودے کی نمو روک دینا ؛ چوب رس روک دینا ۔

**Strangulated : (a)** (نباتیات) (تنا) بند لگا کر بنایا ہوا ۔

**Strangulated bowel : (n)** مخنوق رودہ ۔

**Strangulated hernia : (n)** فتق اختناقی ؛ پھنسا ہوا ؛ خنق ۔

**Strangulation : (n)** (۱) (مرضیات ، تشریح) اختناق ؛ خنق ؛ گلا گھونٹنا ۔ (۲) انقباض (نلی یا رستے کا) ؛ تنگ حصہ ۔

**Strangulative : (a)** گلا گھونٹنے والا ؛ گلا گھونٹ کر جان مارنے والا ۔

**Strangullion : (n)** [OFr. '(E) stranguillion'.] گھوڑوں کی ایک بیماری جس میں اس کے حلق کے غدود سوج جاتے ہیں ۔

**Strangurious : (a)** (۱) جسے عسرالبول کا مرض ہو ؛ مریض ؛ عسر البول ۔ (۲) عسرالبول کا ؛ عسرالبول سے متعلق ؛ عسر البول کی قسم کا ؛ عسرالبولی ۔

**Strangury : (n)** [L. 'Stranguria'.] (۱) عسرالبول (قطرہ قطرہ پیشاب تکلیف سے ہونا) ؛ دھکنوتا ۔ (۲) پٹی باندھنے سے پیدا ہونے والی ایک بیماری ۔

**Strany : (n)** [Origin unkn.] ایک قسم کا دریائی پرندہ ۔

**Strap : (n)** [from Strop.] (۱) چمڑے کی پٹی ؛ چمڑے کا تسمہ ؛ فیتہ ۔ (۲) چمڑے کی وہ پٹی جس میں بکسوا لگا ہو (چیزوں کی باندھنے کے لئے) ؛ تسمہ (بستر بند کا) ۔ (۳) پتر ؛ قبضہ (قلابے کا) ۔ (۴) (نباتیات) لتہ (بعض چھوٹے پھولوں کا وہ حصہ جو زبان کی طرح لٹکتا ہے) ۔ (۵) حلق دار تسمہ (مخصوص کام کے لئے) ۔ (۶) دیکھو Shoulder-strap ۔ (۷) (میکانیات) چرخیوں کے تسمے ۔ (۸) چمڑے کا ٹکرا جس پر استرا تیز کرتے ہیں ۔ (۹) بند آہنی (جوڑنے یا کسی حصے کو اس کی جگہ پر رکھنے کا) ۔ (۱۰) (نباتیات) (بعض گھاس کی) پتیوں کا زائدہ ۔ (۱۱) (لڑکیوں یا عورتوں کے لئے) ایک گالی ۔ (۱۲) (عام) اعتماد ؛ بھروسا ؛ اعتبار ؛ یقین ؛ اعتمادی قرض ۔ (۱۳) کوڑا (چمڑے کا) ۔

**On the strap :** ادھار ۔

**Strap : (v)** (۱) تسمے سے جکڑنا ؛ کسنا ؛ باندھنا ؛ پتر یا قبضے سے جڑنا ۔ (۲) چمڑے سے رگڑ کر تیز کرنا (استرے کو) ۔ (۳) (جراحی) (زخم پر) چپک مرہم پٹی باندھنا ؛ (کسی حصے کو ) تسمے یا ڈوری سے کسنا ۔ (۴) تسمے سے پیٹنا ۔ (۵) سرگرمی سے کام کرنا ؛ مستعدی سے کام کرنا؛ سرگرمی سے کام شروع کرنا ؛ کمر باندھنا ۔ (۶) گھوڑے کو ملنا ؛ کھریرا کرنا ۔

**Strap-bolt : (n)** چٹخنی جس کا سرا چپٹا ہوتا ہے اور سطح سے بالکل سٹ جاتا ہے ۔

**Strap-bolt : (n)** چھوٹے سرے والی : چٹخنی سے کسنا ۔

**Strap-brake : (n)** بریک جس میں رگڑ (Frictions) تسمہ لگا ہوتا ہے ۔

**Strap hammer : (n)** بھاری ہتھوڑا (جو تسمے سے لٹکا رہتا ہے) ۔

**Strap hang : (n)** چھت سے لٹکے ہوئے تسمے کو پکڑ کر (ریل یا بس پر) سفر کرنا ۔

**Strap hinge : (n)** لمبے بازوؤں والا ۔

**Strap laid : (n)** کئی رسیوں کو برابر رکھ کر جوڑا ہوا (رسا) ۔

**Strap-leather : (n)** گائے کا چمڑا جس سے چیزوں کو باندھنے کی پٹی بنائی جاتی ہے ۔

**Strap-oil : (n)** (عام) تسمے کی مار ۔

**Strap oyster : (n)** غیر معمولی طور پر ایک پتلا صدف ۔

**Strap-rail : (n)** (امریکا) چپٹی پٹری (ریل کی) : جو طول میں رکھے ہوئے سلیپر پر لگی رہتی ہے ۔

**Strap railroad/ -railway/ -road : (n)** ریل کی پٹری جو طول میں رکھے سلیپر پر لگی رہتی ہے ۔

**Strap-work : (n)** گتھا ہوا آرائشی کام جو بٹے ہوئے تسمے سے مشابہ ہوتا ہے ۔

**Strap-worm : (n)** فیتے کی طرح کا ایک کیڑا ۔

**Straphanger : (n)** (عام) وہ مسافر جسے بس یا ریل میں بیٹھنے کی جگہ نہ ملے اور چھت سے لٹکے ہوئے تسمے کو پکڑ کر کھڑے کھڑے سفر کرے ۔

**Strapless : (a)** بے تسمہ : بے فیتہ ۔

**Strapontin : (n) [Fr.]** بریکٹ دار نشست جو گاڑیوں اور سنیما گھروں میں ہوتی ہے ۔

**Strappado : (n) [Fr. 'Strapade, Estrapade'.]** (۱) رسی میں باندھ کر اٹھانے اور لٹکانے کی سزا ۔ (۲) (غلط استعمال میں) گھونسے مار کر سزا دینا ۔

**Strappan :** لمبا : تڑنگا : مضبوط : گٹھے ہوئے جسم کا ۔

**Strapping : (a)** دیکھو Strappan

**Strapping : (n)** تسمہ : ڈوری ۔

**Strapple : (v) [Origin unkn.]** تسمے یا فیتے سے باندھنا ۔

**Strasbourg goose : (n)** فربہ کی ہوئی بطخ جس کی کلیجی بڑی ہو گئی ہو (جس کا سنبوسہ بنایا جاتا ہے) ۔

**Strasburg : (n)** Alsace کے خاص شہر کا نام ۔

**Strasburg linen : (n)** اسٹریز برگ سے در آمد ہونے والا ایک قسم کا کتان ۔

**Strasburg pie : (n)** فربہ بطخ کی کلیجی کی پائی (ایک قسم کا انگریزی کھانا) ۔

**Strass : (n) [G.]** وہ مسالا جس سے مصنوعی جواہرات بنائے جاتے ہیں ۔

**Strata : (n)** Stratum کا صیغۂ جمع ۔

**Stratagem : (n) [Fr. 'Stratageme'.]** (۱) دشمن کو دھوکا دینے کی تدبیر ۔ (۲) فوجی تدبیر : تدبیر جنگی : خدعہ (۳)ترکیب : چال : توڑ : جگت ۔

**Strategetic/ -al : (a)** دیکھو Strategic

**Strategian : (n)** (۱) ماہر حربیات : فنونِ جنگ کا ماہر ۔ (۲)دیکھو Strategist ۔

**Strategic/ -al : (a)** فن حرب کا : فن لشکر کشی کا : فن حرب یا فن لشکر کشی کے مقتضا یا مصلحت کے مطابق : کلیدی : تزویری : دشمن کے فوجی ، اقتصادی یا سیاسی ذرائع پر حملہ کرنے کے لئے یا اس میں تربیت یافتہ : جنگ کی ضروری (چیز) ۔

**Strategic bombing : (n)** بمباری جو دشمن کی داخلی معیشت اور نفس حرب کو تباہ کرنے کے لئے کی جائے ۔

**Strategic point : (n)** کلیدی مقام : فوجی یا جنگی اہمیت رکھنے والا مقام ، چیرہ ۔

**Strategically : (adv.)** فن حرب کے لحاظ سے : فوجی یا جنگی مصلحتوں کے لحاظ سے : تدبیر کے ساتھ : فن لشکر کشی کے اصول کے مطابق ۔

**Strategics : (n)** فن حرب : فن لشکر کشی ۔

**Strategist : (n)** ماہر حربیات : فن حربیات کا ماہر : فن لشکر کشی کا

ماہر : فنون جنگ کا ماہر : حکمت عملی کا ماہر۔

**Strategus / Strategos** : (n) [L.] (قدیم یونان) سپہ سالار۔

**Strategy** : (n) [Fr. 'Strategie'.] (۱) فن حرب : فن جنگ : فوجی حکمت ۔ (۲) حکمت عملی : تدبیر ۔ (۳) فن لشکر کشی : (سپہ سالار کا) اپنے لشکر سے اس طرح کام لینا کہ لڑائی کا مقام ، وقت اور طریقہ اس کے لئے مفید ہو اس کے اختیار کرنے پر دشمن کو مجبور کر دے یعنی دشمن زیر ہو جائے۔

**Strath** : (n) [Gael. 'Srath'.] وسیع گھاٹی یا وادی (پہاڑ کی)۔

**Strath terrace** : (n) پرانی وادی کے آثار۔

**Strathospey** : (n) [f. the Sc. place-name.] (۱) ایک طرح کا اسکاچستانی رقص (دو اشخاص کا)۔ (۲) اس رقص کی موسیقی۔

**Straticulate** : (a) [f. 'Stratum'.] (۱) (ارضیات ، کان کنی) طبق در طبق : طبقہ طبقہ : جس پر پتلی پتلی پرتیں ایک دوسرے پر جمی ہوئی ہوں۔

**Straticulation** : (n) طبق در طبق ہونا۔

**Stratification** : (n) [Fr.] (۱) (ارضیات) طبقہ بندی : تطبیق : طباق : طبق در طبق ہونا: نظام طبقات :طبقات کی ترتیب ۔ (۲)(برقیات) بہت لطیف گیس سے برقی اخراج کے گزرنے سے پیدا ہونے والی دھاری دار شکل ۔ (۳)(حیاتیات ، مرضیات) طبق بندی : مسلسل پتلی پتلی پرتوں کی وجہ سے نسیج کا موٹا ہو جانا ۔ (۴)درجہ بندی۔

**Stratified** : (a) طبق در طبق : طبقی : طبقہ دار : طبق دار : طبقہ طبقہ۔

**Stratiform** : (a) (۱) (ارضیات ) طبقی : طبقہ صورت ۔ (۲) طبقہ دار : طبق دار۔

**Stratify** : (v) [Fr. 'Stratifier'.] (۱) طبق در طبق جمانا : پرت پر پرت جمانا ۔ (۲) طبق بنانا : پرت بنانا ۔ (۳) طبق بننا : طبق در طبق بننا۔

**Stratigrapher** : (n) طبقاتی ارضیات کا ماہر۔

**Stratigraphic/ -al** : (a) علم طبقات الارض سے متعلق : طبقاتی : طبقاتی ارضیات سے متعلق : نظام طبقات الارض سے متعلق۔

**Stratigraphically** : (adv.) علم طبقات الارض کی رو سے۔

**Stratigraphist** : (n) دیکھو **Stratigrapher**

**Stratigraphy** : (n) (۱) نظام طبقات الارض ۔ (۲) علم طبقات الارض : طبقاتی ارضیات ۔ (۳) (کسی ملک کی) طبقاتی خاصیت ۔

**Stratiote** : (n) [Gr. 'Stratiotes'.] (یونانی تاریخ) سپاہی : فوجی ۔

**Strato-** : جزو ترکیبی بمعنی "پیچ در پیچ" (ابر)۔

**Strato-cirrus** : (a) پیچ در پیچ۔

**Strato-cirrus** : (n) پیچ در پیچ ابر : طبق طرہ ابر۔

**Strato-cumulous** : (a) دل بادل سے متعلق : طبق در طبق (ابر)۔

**Strato-cumulus** : (n) دل بادل : طبق در طبق ابر : طبق تودۂ ابر۔

**Stratocracy** : (n) [Gr. 'Stratos' + -cracy.] فوجی حکومت : فوج شاہی : سپاہی گردی۔

**Stratocratic** : (a) فوجی حکومت سے متعلق۔

**Stratose** : (a) [L.] طبق : طبقوں میں ترتیب دیا ہوا : طبق در طبق۔

**Stratosphere** : (n) کرۂ قائمہ : فضائے قائمہ : جس میں کسی بلندی پر حرارت کم نہیں ہوتی بلکہ یکساں رہتی ہے۔

**Stratospheric** : (a) فضائے قائمہ کا یا اس سے متعلق : کرۂ قائمہ کا یا اس سے متعلق ۔

**Stratovolcano** : (n) آتش فشاں جس میں خاکستر اور برکانی راکھ اور بعض اوقات لاوا کے ساتھ نکلتی رہتی ہے۔

**Stratum** : (n) [L.] (۱) (ارضیات) طبقہ : پرت (زمین کی)۔ (۲) (مجازاً) طبقہ (معاشرے یا سوسائٹی کا) ۔ (۳)(حیاتیات) طبق خلیات : نسیجی طبق ۔ (۴) فضا سمندر یا کسی سیال کی سطح کا وہ حصہ جو شمار کے افقی سطحوں سے گھرا ہوا لیا جاتا ہے ۔ (۵) طبقہ : ان طبقوں میں سے ایک جس میں کسی آبادی کو شماریاتی درجہ بندی کے لئے تقسیم کیا جاتا ہے ۔ (۶) لسانی مظاہرات کی قسم جن میں چند مشترک خصوصیتیں ہوتی ہیں۔

**Stratum cornium** : (n) طبق جلد۔

**Stratus** : (n) [L.] طبق ابر : بادل کی پتلی پرت : غمام۔

**Stratus cumuliformis** : (n) دل بادل کی شکل کا طبق ابر۔

**Stratus maculosus : (n)** ہلکے سفید بادلوں سے ڈھکا ہوا آسمان ۔

**Stravage / Stravaig : (v)** مٹر گشت کرنا ؛ آوارہ پھرنا ؛ مارا مارا پھرنا ۔

**Straw : (n)** [OE. 'Streaw'.] (۱) پیال ؛ بھوسا (گدوں میں بھرنے یا چٹائی، ہیٹ وغیرہ بنانے کے لئے)؛ کاہ ؛ پرال۔ (۲) چٹائی کی ہیٹ ؛ اسٹرا ہیٹ ۔ (۳) تنکا ؛ خفیف یا حقیر چیز ؛ نا چیز ۔ (۴) صنوبر کا سوئی نما پتا ۔ (۵) پیال یا کاغذ وغیرہ کی بنی پتلی نلکی جس سے مشروب پیا جاتا ہے۔ (۶) پیال یا بھوسا کا چھوٹا ذرہ ؛ ذرہ ۔ (۷) پتلی پیسٹری جس میں پنیر بھرا رہتا ہے ۔

**Cheese straw :** پتلی پیسٹری جس میں پنیر لگا رہتا ہے ۔

**Man of straw :** (۱) پتلا (جس میں بھس بھر دیتے ہیں)۔ (۲) خیالی حریف ؛ پیکر خیالی ۔ (۳) نادار ؛ مفلس شخص ۔ (۳)فرضی یا غیر ذمہ دار شخص جسے فریب سے بطور ضامن یا کسی مقدمے کا فریق بنا کر کھڑا کر دیا جائے ۔

**Not to care a straw (two, three straws) :** بالکل پروا نہ کرنا۔

**Out of the straw :** وضع حمل کے بعد (کی حالت) ۔

**To catch at a straw :** تنکے کا سہارا لینا ؛ بہت ناکافی تدبیر اختیار کرنا ۔

**To die in the straw :** (سورماؤں کا) بستر پر مرنا۔

**To draw , gather, pick straws :** (آنکھوں کا) خواب آلود ہونا۔

**To make bricks without straw :** ناکافی ذرائع سے کام لینا ؛ بغیر تل کے تیل نکالنا۔

**To run to straw :** دیکھو Run (v) (ذیلی) ۔

**Straw : (v)** (۱) چھڑکنا (ریت وغیرہ) ؛ بکھیرنا ؛ چھترانا (پھول اور چھوٹی چیز) ۔ (۲) دیکھو Strew ۔

**Straw : (a)** (۱) پیال کا بنا ہوا ۔ (۲) پیال سے متعلق ۔ (۳) کلہی ؛ پیال کے رنگ کا ۔ (۴) ناچیز ؛ ادنیٰ ؛ حقیر ۔ (۵) غیر سرکاری رائے شماری کے ذریعے یا اس سے متعلق ۔

**Straw : (v)** (۱) پیال بچھانا ۔ (۲) پیال فراہم کرنا۔

**Straw bail : (n)** فرضی یا غیر ذمہ دار شخص کی ضمانت ؛ ناکافی یا ناقص ضمانت ۔

**Straw ballot : (n)** (سیاسیات) (امریکا) غیر سرکاری رائے شماری (جس سے فریقین کی قوت کا اندازہ کیا جاتا ہے) ۔

**Straw bed : (n)** بھوسا بھرا ہوا گدا ۔

**Straw-bid : (n)** نیلام میں مہمل یا ناقص بولی ۔

**Straw-board : (n)** پیال کا بنا ہوا موٹا پٹھا ؛ کاہی مقویٰ ۔

**Straw bond : (n)** وہ ضمانت جس کے ضامن مفلس ہوں ۔

**Straw boss : (n)** (۱) مزدوروں کے داروغہ کا نائب جو مزدوروں کی چھوٹی جماعت کے کام کی نگرانی کرتا ہے اور کام میں تیزی لاتا ہے ۔ (۲) مزدوروں کی جماعت کا ایک رکن جو اپنے کام کے علاوہ دوسروں کے کام کی نگرانی کرتا ہے ۔

**Straw-boss : (v)** مزدوروں کے داروغہ کے نائب کا کام کرنا ۔

**Straw-breath/ Straw's breath : (n)** بہت تھوڑا یا کم فاصلہ ۔

**Straw-cat : (n)** پمپا (Pampa) کی بلی ۔

**Straw colour : (n)** ہلکا زرد رنگ ۔

**Straw-coloured : (a)** ہلکے زرد رنگ کا۔

**Straw-drain : (n)** پیال سے بھری ہوئی نالی ۔

**Straw-dynamite : (n)** پیال سے بنے نائٹروگلیسرین اور نائٹرو سیلولوس کا مرکب ۔

**Straw hat : (n)** چٹائی کی ہیٹ ؛ اسٹرا ہیٹ ۔

**Straw in the wind : (n)** پیش خیمہ ؛ اشارہ (کسی آنے والے واقعہ کا) ۔

**Straw-needle : (n)** پیال کی چٹائی بنانے میں استعمال ہونے والی لمبی سوئی ۔

**Straw paper : (n)** پیال کا بنا ہوا کاغذ۔

**Straw plait/ -plat : (n)** پیال کی بٹی ہوئی چٹائی ۔

**Straw rope : (n)** پیال کا بٹا ہوا رسا ۔

**Straw-stem : (n)** لالہ نما ؛ گل لالہ کی شکل کا شراب کا گلاس جس کی ڈنڈی الگ سے نہ لگائی گئی ہو بلکہ اوپر کے کٹورے کو

نیچے کی طرف پتلا کر کے بڑھانے سے ڈنڈی کی شکل بن گئی ہو۔

**Straw vote : (n)** دیکھو Straw ballot

**Straw-worm : (n)** مٹی مکھی کا پہل روپ۔

**Straw yard : (n)** باڑا یا اصطبل جس میں بچالی بچھا دی گئی ہو (موسم سرما میں گھوڑوں اور مویشیوں کو رکھنے یا فربہ کرنے کے لئے)۔

**Straw yellow : (n)** ہلکا زرد رنگ۔

**Strawberry : (n)** [OE. 'Strea(w) berige'.] (۱) اسٹرابیری : توت فرنگی۔ (۲) اسٹرابیری کا پودا۔

**Strawberry bass : (n)** ایک قسم کی مچھلی۔

**Strawberry blite : (n)** ایک قسم کی بوٹی۔

**Strawberry blonde : (n)** زردی مائل سرخ بالوں والی عورت۔

**Strawberry bush : (n)** (۱) دیکھو Strawberry-shrub۔ (۲) شمالی امریکا کی ایک جھاڑی جس کے ڈوڈے قرمزی اور گلناری ہوتے ہیں۔

**Strawberry comb : (n)** ملایا کے مرغ کی چھوٹی گول کلغی جو دیکھنے میں نصف اسٹرابیری جیسی لگتی ہے۔

**Strawberry crinkle : (n)** اسٹرابیری پودوں کی ایک بیماری جو ایک کیڑے کی وجہ سے پیدا ہو جاتی ہے۔

**Strawberry fern : (n)** امریکا کے گرم خطوں کا فرن۔

**Strawberry festival : (n)** جشن اسٹرابیری : ایک جشن جو اسٹرابیری کے موسم میں منایا جاتا ہے اور اس میں اسٹرابیری کیک پیش کیا جاتا ہے۔

**Strawberry finch : (n)** ایک قسم کا بیا (پرند)۔

**Strawberry fly : (n)** ایک قسم کی گھڑ مکھی۔

**Strawberry gallbladder : (n)** زہرہ (پتا) جس میں کولسٹرول اسٹرابیری کی سطح کی شکل میں جمع ہو جاتا ہے۔

**Strawberry-leaf : (n)** (۱) اسٹرابیری کی پتی۔ (۲) اسٹرابیری کی پتی کا نشان ارل ، مارکوس وغیرہ کے منصب یا جاگیر کی علامت کے طور پر۔

**Strawberry mark : (n)** اسٹرابیری کی شکل کا ہلکا سرخ پیدائشی نشان (جسم پر)۔

**Strawberry pear : (n)** جزائر غرب الہند کا ایک خاردار پھل۔

**Strawberry perch : (n)** دیکھو Strawberry bass

**Strawberry pigweed : (n)** دیکھو Strawberry blite

**Strawberry roan : (n)** (۱) نقلی مراکو جس کا بنیادی رنگ لال ہو۔ (۲) سرنگ گھوڑا جس پر سفید داغ ہوں۔

**Strawberry shrub : (n)** دیکھو Calycanthus

**Strawberry tomato : (n)** شمالی امریکا کی ایک مضبوط خاردار جھاڑی جس میں گول زرد رنگ کے میٹھے پھل آتے ہیں۔

**Strawberry tongue : (n)** زبان جو لال بخار کی وجہ سے سوج کر سرخ ہو گئی ہو۔

**Strawberry tree : (n)** (۱) سدابہار درختوں جن میں اسٹرابیری جیسے پھل آتے ہیں۔ (۲) دیکھو Strawberry-bush۔

**Strawberry vine : (n)** اسٹرابیری کا پودا۔

**Strawberry weevil : (n)** ایک کیڑا جو اسٹرابیری کی ٹہنیوں کو کاٹ دیتا ہے اور کلیوں میں انڈے دیتا ہے۔

**Strawberry wine : (n)** ایک قسم کا گہرا سرخ رنگ۔

**Strawberrying : (n)** اسٹرابیری جمع کرنا یا تلاش کرنا۔

**Strawhat (theatre) : (n)** موسم گرما کا تھیٹر۔

**Strawish : (a)** کسی قدر پیال سے مشابہ (رنگ میں) : ہلکا کاہی۔

**Strawless : (a)** بے پیال۔

**Strawman : (n)** دیکھو Man of straw ( Straw کے ذیل میں)۔

**Strawmote : (n)** ایک پیال۔

**Strawstack : (n)** پیال کا ڈھیر۔

**Strawstacker : (n)** پیال کا ڈھیر لگانے والا۔

**Strawy : (a)** (۱) پیال کا : پیال کی قسم کا۔ (۲) پیال کا بنا ہوا : جس میں بھوسا بھرا ہوا ہو۔ (۳) پیال سے مشابہ۔

**Stray : (n)** [AFr. 'Strey'.] (۱) (قانون) دیکھو Estray ۔ (۲) وہ جانور جو اپنے گلے ، گھر یا مالك سے بچھڑ گیا ہو ؛ کوئی جانور جو بھٹك کر آ نکلا ہو ۔ (۳) (مجازاً) بھٹکا ہوا شخص ؛کتا یا بلی جس کا کوئی مالك نہ ہو ؛ لاوارث کتا یا بلی ۔ (۵) کوئی چیز جو اپنی جگہ سے الگ ہو گئی ہو یا جماعت یا گروہ سے الگ ہو گئی ہو ۔ (٦) الگ کیا ہوا ٹکڑا (کسی چیز کا) ؛ متفرق نمونہ ۔ (۷) عام چراگاہ؛ عام چراگاہ میں چرائی کا حق ۔ (۸) غیر متوقع طبقاتی عنصر جو گیس یاتیل کا کنواں کھودنے میں مل جائے ۔ (۹) (لاسلکی) اختلال ہوا (جو طوفان کی وجہ سے محسوس ہوتا ہے) ؛ ہوائی اضطرابات ۔ (۱۰) (بحری) دیکھو Stray-link ۔

**Waifs and strays :** (۱) متفرق چیزیں ۔ (۲) لاوارث بچے ۔

**Stray : (a)** (۱) بھٹکا ہوا ؛ آوارہ (جانور) ؛ (گلے سے) بچھڑا ہوا ؛ لاوارث ۔ (۲) (رسا) ڈھیلا ؛ (رسی) ڈھیلی ۔ (۳)(انسان یا چیز) بھولا بھٹکا ؛ علاحدہ ؛ متفرق ؛ جو کہیں کہیں اور کبھی کبھی (واقع) ہو ؛ اکا دکا ؛ اتفاقی ؛ کبھی کبھی ملنے والا یا واقع ہونے والا ؛ غیر متوقع طور پر ملنے والا۔

**Stray : (v)** [AFr. OFr. 'Estrayer'.] (۱) بھٹکتے پھرنا ؛ آوارہ پھرنا ۔ (۲) بہك جانا ؛ راہ راست سے منحرف ہو جانا ؛ خطا کار ہونا ؛ خطا کرنا ۔ (۳) راستہ بھول جانا ۔ (۴) بچھڑ جانا ؛ (گلے سے یا ہمراہیوں سے) ۔ (۵) پریشان صورت نظر آنا ؛ پریشان یا پراگندہ نظر آنا ۔

**Stray-away : (n)** بھٹکا ہوا ؛ آوارہ ۔

**Stray energy/ -power : (n)** بجلی جو رگڑ ، گردابی رو وغیرہ کی وجہ سے ضائع ہو جائے ۔

**Stray-line : (n)** (بحری) (عمق پیما شاقول کا) عمود سے انحراف ۔

**Strayer : (n)** آوارہ ؛ بھٹکتے پھرنے والا ؛ بہکنے والا ؛ منحرف ۔

**Strayling : (n)** بھٹکا ہوا آدمی یا بھٹکی ہوئی چیز ؛ بچھڑا ہوا آدمی یا بچھڑی ہوئی چیز ۔

**Streak : (n)** [OE. 'Strica'.] (۱) دھاری ؛ لکیر (خصوصاً رنگین) ۔ (۲) لکیر جو برابر یکساں نہ ہو ؛ (خصوصاً جانور کے جسم ، پرندوں کے پر اور حشرات کے بازوؤں پر کی) ۔ (۳) (معدنیات) رنگین سفوف کی لکیر جو معدنی یا متحجر شے پر خراش سے ان کو کسی چیز پر رگڑنے سے پیدا ہوتی ہے ۔ (۴) (حیاتیات) خط ؛ خطی نشان ؛ نسیج کا تنگ دائرہ ۔ (۵) روشنی کی ہلکی لکیر (خصوصاً پھور ، فجر کی) ۔ (٦) بجلی کی چمك ؛ کوند ؛ کوندا ؛ بجلی کا چمکارا ۔ (۷) (زمین ، پانی وغیرہ کا) لمبا بے قاعدہ اور پتلا سا قطعہ ۔ (۸) (کان کنی) کوئلے کا افقی طبقہ ؛ رگ معدن ۔ (۹) متضاد یا غیر متوقع اوصاف کی آمیزش ؛ وراثتی انداز ۔ (۱۰) عارضی خوش بختی ۔

**The silver streak :** خلیج انگلستان ؛ رود بار انگلستان ۔

**Streak : (v)** (۱) دھاریاں ڈالنا ۔ (۲) (بجلی کا) دھاری نما طور پر چمکنا ۔ (۳) دھاری دار ہونا ۔ (۴) بہت تیزی سے بہنا ۔

**Streak :** دیکھو Strake

**Streak :** دیکھو Streek

**Streak lightening : (n)** بجلی کی لہر دار چمك ۔

**Streak plate : (n)** چینی کا ظرف جس پر رکھ کر معدن کی جانچ کرتے ہیں ۔

**Streaked : (a)** (۱) دھاری دار ؛ خط دار ؛ لکیر دار ۔ (۲) (سور کا گوشت) چربی کی دھاریوں والا ۔ (۳) منتشر ؛ پریشان ؛ خوفزدہ ؛ بے چین ۔

**Streaked bass : (n)** ایك قسم کی دھاری دار مچھلی ۔

**Streaker : (n)** بعض قسم کی مچھلیوں کے نام ۔

**Streakily : (adv.)** دھاریوں کے ساتھ ؛ متغیر طور پر ؛ غیر اقامتی طور پر ؛ چڑچڑے پن کے ساتھ ۔

**Streakiness : (n)** (۱) دھاری دار ہونا ۔ (۲) (مجازاً) تغیر پذیری ؛ تبدیل پذیری ۔ (۳) چڑچڑاپن ۔

**Streaky : (a)** (۱) دھاری دار ۔ (۲) چربی کی دھاریوں والا (سور کا گوشت) ۔ (۳) (مجازاً) تبدیل پذیر ؛ تغیر پذیر ؛ غیر یقینی ۔ (۴) چڑچڑا ؛ جھلا ۔

**Stream : (a)** [OE. 'Stream'.] (۱) چشمہ ؛ ندی ؛ دریا ؛ جھرنا ۔ (۲) سیلاب ؛ بہاؤ (کسی سیال شے کا) ؛ دھارا (آنسو ، خون وغیرہ کا)؛ ریلا (آدمیوں کا ، پانی کا) ۔ (۳)دھارا؛ دریا کے بہاؤ کا رخ ۔ (۴) سمندری دھارا ۔ (۵) دھارا یا مدو جزر کا درمیانی حصہ جہاں بہاؤ سب سے تیز ہوتا ہے ۔ (٦) الفاظ کی روانی ؛ دولت کی ریل پیل ؛ فراوانی ۔ (۷)عام رویہ یا جماعت ؛ غالب اثر ۔ (۸) بچوں کے ان متعدد گروہوں یا ٹولیوں میں سے کوئی ایك جن میں سبھی بچوں کی صلاحیت یکساں ہو (عمر کے لحاظ سے) ۔

**Against stream :** (۱) دھارا کے خلاف ۔ (۲) (مجازاً)

دوسروں کے بر خلاف ۔

**Down (the stream) :** پائیں دریا ؛ دہانہ دریا کی طرف (واقع یا جاتا ہوا) ۔

**On the stream :** پیدا وار شروع کرنے پر ۔

**Up (the) stream :** بالائی دریا ، منبع دریا کی طرف (واقع یا جاتا ہوا) ۔

**With stream :** ہوا کے رخ ؛ دوسروں کے ساتھ ۔

**Stream : (v)** (۱) بہنا (دریا کی طرح کا) ۔ (۲) پانی بہنا ؛ پانی کی دھار گرنا (چھتری ، کھڑکی وغیرہ سے) ؛ آنسو یا خون بہنا ۔ (۳) (جھنڈے ، سر کے بالوں وغیرہ کا) ہوا میں لہرانا ۔ (۴) پورے طور پر اور مسلسل دھار بہنا ۔ (۵)(لباس کا) نیچے لٹکنا یا لہرانا ۔ (۶) (آدمی یا جانوروں کا) ریلا ہونا ؛ مل کر گروہ بنا کر کافی تعداد میں مسلسل چلنا ۔ (۷) لگاتار چمکنا یا روشنی دینا ۔ (۸)چھایا یا ڈھکا ہوا ہونا (روشنی وغیرہ سے) ۔ (۹)بہانا ؛ دھار بہنانا ۔ (۱۰) چھانا ؛ پھیل جانا ؛ دوڑ جانا ۔ (۱۱) (جھنڈے وغیرہ کو) ہوا میں لہرنا ؛ رومال ہلانا ۔ (۱۲) (کان کنی) ریتلی معدن کو پانی سے دھونا تاکہ مٹی وغیرہ ڈھل جائے ۔

**To steam the buoy :** لنگری پیراک پیپے کو لنگر سے پہلے پانی میں پھینکنا ۔

**Stream-anchor : (n)** بیچ کا لنگر (جہاز کا رخ بدلنے کے لئے) ۔

**Stream-cable : (n)** بیچ کے لنگر کا رسا یا زنجیر ۔

**Stream capture : (n)** ایک چشمے کا دوسرے چشمے سے قدرتی طور پر مل جانا ۔

**Stream-gold : (n)** دریا برآمد مادے سے نکلنے والا سونا ۔

**Stream-ice : (n)** ہوا سے جمع ہونے والے برف کا مل کر چشمے کے ساتھ بہنا ۔

**Stream-line : (n)** (۱) دھارا ؛ بہاؤ کا رخ (پانی کا) ؛ رخ آب ۔ (۲)رخ باد ؛ سمت باد ۔ (۳) ساخت یا شکل جس میں کم سے کم فضائی مزاحمت ہو ۔

**Stream-line : (v)** (۱) (موٹر ، ہوائی جہاز وغیرہ) اس شکل میں بنانا کہ کم سے کم فضائی مزاحمت ہو ۔ (۲) دھارا کے ساتھ چلنے کا عادی ہو جانا ۔ (۳) جدید بنانا ۔ (۴) منظم کرنا؛ مسلم کرنا ۔ (۵) کم سے کم کر دینا ؛ آسان بنا دینا ۔

**Stream-lined : (a)** (۱) کم سے فضائی مزاحمت ہونے کے لئے بنا ہوا ۔ (۲) سہل کیا ہوا ؛ جامع ؛ پیوستہ ۔ (۳) انحنائی ؛ منحنی دار ۔ (۴) بنا بنایا ہوا ؛ زمانہ حال کے مطابق بنایا ہوا ۔ (۵) دھارا یا بہاؤ سے متعلق ۔

**Stream of consciousness : (n)** سیل شور ؛ شعوری رو ۔

**Stream-ore : (n)** دریا بر آمد کھدھات یا خام دھات ۔

**Stream piracy : (n)** دیکھو Stream capture

**Stream terrace : (n)** ارضی مرتفع کا سلسلہ جو چشمے کے نظام میں مسلسل تبدیلی سے بن جاتا ہے ۔

**Stream-tin : (n)** دریا بر آمد طبقے میں پایا جانے والا خام ٹن جو سنگریزے کی شکل میں پایا جاتا ہے ۔

**Stream-work(s) : (n)** ریتلی معدن کو دھونا (خصوصاً ٹین کو) ؛ وہ جگہ جہاں یہ کام ہوتا ہے ۔

**Streamer : (n)** (۱) جھنڈی ؛ پیرق ۔ (۲) جھنڈی کی طرح کی کوئی لمبی اور پتلی چیز جو ہوا میں لہرائے ۔ (۳) آبخرہ ، برف وغیرہ کی لمبی پتلی لکیر ۔ (۴) سورج کی کرن ؛ (جمع) انوار شمالی ۔ (۵) (کان کنی) ریتلی معدن کو دھونے والا ۔ (۶) برش نما برقی شرارے جو کسی رو کے پاس سے نکلتی ہے ۔ (۷) (طبیعیات) بند نور ؛ نوری رو ۔

**Streamer : (v)** جھنڈیاں لگانا ؛ جھنڈیوں سے سجانا ؛ آراستہ کرنا ۔

**Streamer fly : (n)** مچھلی پکڑنے کی بڑی مصنوعی مکھی جس کے پیچھے لمبا زائدہ لگا رہتا ہے ۔

**Streamflow : (n)** چشمے کا بہاؤ ۔

**Streaming : (n)** (۱) بہنا ؛ جمع ہونا ؛ لہرنا یا لہرانا ۔ (۲) (حیاتیات) نخز مایہ کا خلیے میں مخصوص بہاؤ ۔ (۳) ایک ہی عمر کے بچوں کو ان کی صلاحیت کے لحاظ سے الگ الگ کرنا ۔

**Streaming : (a)** بہتا ہوا ؛ رواں ۔

**Streaming potential : (n)** برقی قوت بہاؤ ۔

**Streamingly : (adv.)** بہتے ہوئے ؛ رواں طور پر ۔

**Streamless : (a)** بے دھارے کا ؛ بے دریا کا ؛ بے چشمے کا ۔

**Streamlet : (n)** چھوٹا سا چشمہ ؛ جھرنا ؛ نالہ ۔

**Streamline flow : (n)** مستقل بہاؤ ؛ لزجی بہاؤ ۔

**Streamline form : (n)** وہ شکل جس کی وجہ سے ہوا کی مزاحمت کم سے کم ہو ۔

**Streamlining : (n)** (۱) وہ شکل یا ایسی ساخت جس کی وجہ سے (ہوائی جہاز کو فضا میں) کم سے کم مزاحمت ہو ؛ انحنائی ساخت ۔ (۲) سادہ یا جدید بنانا ۔

**Streamside : (n)** چشمے یا جھرنے کا کنارا ۔

**Streamway : (n)** چشمے کا بہاؤ ؛ چشمہ کا راستہ ۔

**Streamwort : (n)** ایک قسم کا پودا ۔

**Streamy : (a)** (۱) جہاں چشمے کثرت سے ہوں ۔ (۲) (پانی) بہتا ہوا ؛ رواں ۔ (۳) (بال) لہراتا ہوا ۔ (۴) چشمے کی طرح کا ؛ چشمے سے مشابہ ؛ چشمے کی طرح بہتا ہوا ۔

**Streblidae : (n) [L.]** دو پرے مکھی یا ایک قسم جو چمگادڑوں پر خارجی طفیلی کی سی زندگی بسر کرتی ہے ۔

**Streek / Streak : (v) [ME. 'Strek'.]** (۱) تاننا ؛ کسنا ؛ کھینچنا ؛ کھینچ کر سیدھا کرنا (تار وغیرہ) ؛ تاننا (چادر ، شامیانہ وغیرہ) ۔ (۲) جہاں تک ممکن ہو لے جانا ؛ پورا پورا کام لینا ؛حد سے زیادہ پھیلانا ؛ حد سے زیادہ کام لینا ۔ (۳)مبالغہ کرنا ۔ (۴)پھیلا ہونا ؛ لمبا ہونا (دس گز، دس میل وغیرہ) (زمان و مکان کے کسی نقطے سے یا کسی نقطے تک) ۔ (۵)پھیلانا ؛ پھیلنا ؛ کھینچنا ؛ بڑھانا؛ بڑھنا ۔ (٦)(عام) پھانسی دینا (کسی شخص کو) ۔ (۷)(ہاتھ پاؤں کھینچ کر) تکان دور کرنا ؛ لیٹے ہونا ۔ (۸) سیدھا کرنا (جسم کو) ؛ کھڑا ہونا ؛ سیدھا ہونا ۔ (۹) (بحری) بڑھانا ؛ پہنچنا ۔ (۱۰) ترقی کرنا (تیزی سے یا کوشش سے) ۔ (۱۱) (بحری) (بادبان کے ذریعہ) ایک ہی سمت میں جانا ۔ (۱۲) ایک سرے سے دوسرے سرے تک پھیلانا یا رکھنا ۔ (۱۳) کسی عضو کو طولاً کھینچنا (ایذا رسانی کی غرض سے) ؛ اذیت دینا ؛ تکلیف پہنچانا ۔ (۱۴) (قدیم) ہاتھوں کو پھیلا کر صلیب میں جڑ دینا ۔ (۱۵) (کسی بات میں) بیجا رعایت کرنا ؛ بیجا طرز عمل اختیار کرنا ۔ (۱٦) کھینچ کر لمبا یا چوڑا کر دینا ؛ داخلی دباؤ کی وجہ سے موٹا ہو جانا یا پھیل جانا۔ (۱۷) پھیلایا جانا ۔ (۱۸) مٹانا ؛ قبر میں لٹانا ؛ (مکّے) مار کر گرا دینا ۔ (۱۹) ریڈیو یا ٹیلی ویژن کے پروگرام کو آہستہ کر دینا تاکہ وقت معینہ پر ختم ہو ۔ (۲۰)کشتی چلانے میں پوری قوت لگانا ۔ (۲۱) گھوڑے کو اگلی یا پچھلی ٹانگیں پھیلا کر کھڑا کرنا ۔ (۲۲)کھول دینا ۔ (۲۳) تیزی سے آگے بڑھنا ۔ (۲۴) مسلسل رہنا (کسی خاص مدت تک) ۔ (۲۵) قدرتی یا مناسب حد سے زیادہ تاننا یا بڑھانا ۔

**Streel : (v) [Ir. 'Straoillim'.]** (۱) پیچھے گھسٹنا ؛ پیچھے گھسٹتی ہوئی چلنا ؛ پیچھے پیچھے پھرنا ۔ (۲) آوارہ پھرنا ؛ گھومنا ؛ ٹہلنا ؛ چہل قدمی کرنا ۔

**Streel : (n)** بد سلیقہ یا بے ہنر شخص ۔

**Streeling : (n)** پیچھے گھسٹنا ؛ ٹہلنا ۔

**Streen : (n) [By shortening.]** (اسکاٹستان) (شاعری) گذشتہ شام؛ کل شام ۔

**Street : (n) [OE. 'Straet'.]** (۱) (قدیم) کھڑنجے کی سڑک ؛ شاہراہ ؛ کوچہ ۔ (۲) سڑک (شہر یا قصبے کی) ۔ (۳) وہ اشخاص جن کی املاک (مکانات) سڑک پر ہوں ۔ (۴) قحبہ کی زندگی یا پیشہ ۔ (۵) شہر کا غریب اور لاوارث طبقہ ۔ (٦) آزادی ۔ (۷) عام آزادی ۔ (۸) امید افزا ترقی کا راستہ یا کوشش ۔

Down one's street : صلاحیتوں یا مذاق کے مطابق ۔

In the street : (صرافہ کاروبار) جو صرافے کے بند ہونے کے بعد ہو ۔

In the street(s) : گھر سے باہر ؛ سڑکوں پر ۔

Not to be in the same street with : (بول چال) قابلیت وغیرہ میں اس سے بہت کم ؛ اس کے پائے کا نہیں ۔

On the street : (۱) گھر سے باہر ؛ سڑک پر ۔ (۲) کاہل ؛ آرام طلب ؛ بے گھر ؛ بیکار ۔ (۳) (Adv.) کاہل بے گھر ؛ بے کار لوگوں کی صحبت میں ۔

The man in the street : عام آدمی ؛ معمولی آدمی ۔

The street : کوئی مخصوص شاہراہ یا سڑک جہاں تجارت کی غرض سے ملتے ہیں یاتجارت کرتے ہیں ۔

The street (s) : کسبی یا رنڈی کا پیشہ کرنا ؛ قحبہ ہونا ۔

To be street ahead or better : بدرجہا بہتر یا آگے ہونا ۔

To walk the street (s) : (۱) شہر میں پیدل گھومنا ۔ (۲) بازاری عورت کا کام کرنا ۔

Up one's street : صلاحیت یا مذاق کے مطابق ۔

**Street : (v)** (۱) سڑک بنانا ۔ (۲) سڑک پر پھیلا دینا ۔

**Street : (a)** (۱) سڑکوں یا شاہراہوں سے متعلق ۔ (۲) سڑک کا ؛ سڑک پر واقع ہونے والا ، کیا جانے والا یا سنا ہوا (واقعہ) ۔ (۳) سڑکوں پر رہنے والا ۔ (۴) سڑک پر واقع ۔ (۵) معمولی آدمی کا ؛ عام آدمی کا ۔ (٦) صرافی کا بند ہونے کے بعد کیا ہوا (کاروبار) ۔(۷) سڑک پر پائی جانی والا ستی مادے سے پیدا ۔

**Street-Arab : (a)** لاوارث لڑکا؛ آوارہ گرد لڑکا ؛ بے خانماں لڑکا خاص کر گھر سے نکالا ہوا لڑکا یا لڑکی ۔

**Street-boy : (n)** بے خانماں ؛ لاوارث لڑکا جو خاص طور پر سڑکوں پر رہتا ہے ۔

**Street-broker : (n)** آزاد یا خود مختار دلال جو صرافے سے باہر کا کاروبار کرتا ہے ۔

**Street-car : (n)** ٹرام ؛ ٹرام کار ۔

**Street certificate : (n)** اسٹاک کی سند یا سرٹیفکٹ جس پرمالک مندرج فہرست کی تصدیق (سادہ) اور دلال کی ضمانت ہوتی ہے ۔

**Street-cleamer : (n)** (۱) سڑک کی صفائی کرنے والا ۔ (۲) دیکھو Street-sweeper ۔

**Street cries : (n)** خوانچے والوں کی آوازیں ؛ پھیری والوں کی آوازیں ؛ سودے والوں کی آوازیں ۔

**Street-door : (n)** گھر کا دروازہ (سڑک کی طرف) ۔

**Street edition : (n)** اخبار کا وہ ایڈیشن جسے اخبار فروش کے دو کانچہ یا سڑکوں پر بیچا جائے (بخلاف اس کے جو کسی دفتر یا گھر میں پہنچایا جائے) ۔

**Street-girl : (n)** کسبی ؛ قحبہ ؛ رنڈی ۔

**Street-lamp : (n)** سڑک کی روشنی (جو کھمبے پر لگی رہتی ہے) ۔

**Street offence : (n)** سڑکوں پر کیا جانے والا خلاف قانون فعل (مثلاً عصمت فروشی کے لئے سڑک پر گھومنا ، بلاوجہ کسی کے گھر کی گھنٹی بجا دینا یا مالک مکان کی اجازت کے بغیر اشتہار چسپاں کر دینا یا لوگوں کو جمع کرنے کی غرض سے شور مچانا) ۔

**Street orderly : (n)** جاروب کش ؛ سڑک کی صفائی کرنے والا ۔

**Street piano : (n)** ایک قسم کا پیانو جسے ایک گردانے یا دستے کے ذریعے سڑکوں پر بجایا جاتا ہے ۔

**Street porter : (n)** سڑکوں پر وزنی مال اٹھانے والا حمال ، مزدور ۔

**Street-railway : (n)** ٹرام ؛ ٹراموے ۔

**Street-sweeper : (n)** (۱) سڑک کی صفائی کرنے والا ۔ (۲) جاروب کش مشین ۔

**Street-urchin : (n)** شریر آوارہ گرد لڑکا ۔

**Street-walker : (n)** (۱) سڑکوں پر مارا مارا پھرنے والا ۔ (۲) بازاری عورت ؛ کسبی ؛ رنڈی ۔

**Street-walking : (n)** دیکھو Prostitution

**Street-way : (n)** کھڑنجے کی سڑک ۔

**Streetful : (n)** سڑک بھر ؛ وہ تعداد جو سڑک کو بھر دے ۔

**Streetlet : (n)** بہت تنگ سڑک ؛ کم چوڑی سڑک ۔

**Streetlight : (a)** سڑک کی روشنی (جو کھمبے پر لگی رہتی ہے) ۔

**Streets : (adv.)** کہیں زیادہ ؛ بہت زیادہ ۔

**Streetward : (a)** جس کا رخ سڑک کی طرف ہو ؛ شاہراہ رویا ۔

**Streetward : (adv.)** سڑک کی طرف ۔

**Strega : (n)** ایک قسم کی میٹھی شراب جس میں نارنگی کا ذائقہ ہوتا ہے ۔

**Strelitz : (n)** [Russ. 'Strelets'.] زار ایوان کی قائم کی ہوئی روسی پیدل فوج کا سپاہی ۔

**Strelitzia : (n)** [f. Chralotte Sophia, princess of Mecklenburg-Strelitz.] ایک قسم کا گیاہی پودا ۔

**Stremmatograph : (n)** [Gr. 'Stremmat + -graph.] ریل کی پٹری کی مضبوطی ناپنے کا آلہ (جبکہ اس پر ریل گاڑی چل رہی ہو) ۔

**Strengite : (n)** [G. 'Strengit'.] (معدنیات) لوہے کا آبدار سلفیٹ جو غاروں کے اندر سرخ بلوروں کی تہ کی شکل میں پایا جاتا ہے ۔

**Strength : (n)** [OE. 'Strengu'.] (۱) طاقت ؛ قوت ؛ زور ۔ (۲) مضبوطی ؛ استحکام ۔ (۳) تیزی (شراب وغیرہ کی) ۔ (۴) پشت پناہ ؛ معقول تعداد (آدمیوں کی ، کسی خاص مقصد کے لئے) ۔ (٦)(قدیم) قلعہ؛ گڑھ ۔ (۷)(فوج؛

بحریہ) فوج کی تعداد (فرد ملازمان فوج کے لحاظ سے) ؛ بحری بیڑے میں جہازوں کی تعداد ؛ جمعیت ۔ (۸)سب سے مضبوط حصہ (خصوصاً چشمہ یا دھارا کا) ۔ (۹)بہاؤ یا بہنے کی رفتار یا مقدار ۔ (۱۰) اہمیت ؛ صحت ۔ (۱۱) قوت اظہار ۔

From strength to strength : پُر زور طریقے سے آگے ۔

On the strength : (۱) (فوج) ملازمان فوج کی فہرست میں ۔ (۲) اُن فوجیوں کی بیویوں کے بارے میں بھی کہا جاتا ھے جن کی شادی کو حکام نے تسلیم کر لیا ہو ۔

On the strength of : (۱) بھروسے پر ؛ زور پر ؛ بل پر ۔ (۲) بنا (دلیل یا شہادت) ۔

Under strength : معیاری یا حسب معمول تعداد سے کم ۔

Strength door : (n) سب سے اوپر کا عرشہ جس میں طولاً خم نہ ہو ۔

Strength of field : (n) (مقناطیس) حدت میدان ۔

Strengthen : (v) (۱) قوی ہو جانا ؛ طاقت پکڑنا ؛ تقویت پانا ؛ استحکام حاصل کرنا ؛ مضبوط ہو جانا ۔ (۲) قوی کر دینا ؛ طاقت بڑھانا ؛ تقویت پہنچانا ؛ مستحکم کرنا ؛ مضبوط کرنا ۔ (۳) ہمت بندھانا ؛ اعتماد پیدا کرنا ؛ تائید کرنا ؛ حمایت کرنا ۔ (۴) با اثر یا صاحب اختیار بنانا ۔ (۵) شدت بڑھانا ؛ زور بڑھانا ؛ زیادہ با اثر بنانا ۔

To strengthen one's hands : (مجازاً) تقویت پہنچانا ؛ مدد دینا (کام میں) ۔

Strengthener : (n) طاقت بڑھانے والا ؛ مستحکم کرنے والا ؛ مضبوط کرنے والا ۔

Strengthening : (n) طاقت بڑھانا ؛ تقویت سمانا ؛ مستحکم کرنا ۔

Strengthening : (a) طاقت بڑھانے والا ؛ مستحکم کرنے والا ؛ شدت بڑھانے والا ۔

Strengthful : (a) قوی ؛ طاقتور ؛ مستحکم ۔

Strengthless : (a) بے طاقت ؛ نا طاقت ۔

Strengthlessly : (adv.) بے طاقتی کے ۔

Strengthlessness : (n) بے طاقت ہونا ؛ نا طاقتی ۔

Strengthy : (a) مضبوط ؛ قوی ۔

Strenuosity : (a) [L. 'Strenuus'.] (۱) سخت عرق ریزی کا ؛ جانفشانی کا ؛ نہایت محنت اور استقلال کا ۔ (۲) نہایت سخت ؛ نہایت کٹھن ۔ (۳) بے حد محنتی اور جفاکش ؛ سرگرم ؛ پُر جوش ۔

Strenuous idleness : (n) بے فائدہ سرگرمی ؛ سعیٔ لاحاصل ۔

Strenuously : (adv.) جان توڑ کر ؛ عرق ریزی کے ساتھ ؛ جانفشانی سے ؛ نہایت محنت اور استقلال ۔

Strenuousness: (n) نہایت سخت اور کٹھن ہونا ؛ بے حد محنتی یا جفاکش ہونا ۔

Strep : (n) زنجیری نبقہ ؛ سجی نبقہ ؛ تسبیح یا مالا کی شکل کا ایک جرثومہ ۔

Strep : (a) جرثومہ سجی سے متعلق ؛ سجی نبقہ ۔

Strephon : (n) عاشق ؛ شیدا ۔

Strephosymbolia : (n) پڑھنے میں لفظ ؛ محاورہ وغیرہ کا الٹ پلٹ ہو جانا ؛ الٹ بینی ؛ مقلوب بصارت ۔

Strepitant : (a) [L. 'Strepitanis'.] پُر شور ؛ شور کرنے والا ؛ غل مچانے والا ۔

Strepitous : (a) پُر شور ؛ بہت شور کے ساتھ ۔

Strepsi- : جزو ترکیبی بمعنی "گھمایا ہوا" ؛ "اینٹھا ہوا" ؛ "مروڑا ہوا" ؛ "بل دار" ۔

Strepsiceros : (n) [L.] افریقہ کے ہرنوں کی ایک جنس ۔

Strepsiteral : (a) پیچیدہ پر والے کیڑوں سے متعلق ۔

Strepsiteran : (n) پیچیدہ پر والا کیڑا ۔

Strepsiterous : (a) [mod. L. 'Stepsitera'.] پیچیدہ جناح والا ؛ بل دار پر والا ۔

Strept- / Strepto- : جزو ترکیبی بمعنی "بل دار" ؛ "بل دار زنجیر" ۔

Streptobacilli : (n) زنجیری عصیات ؛ زنجیری شکل والا جرثومہ ۔

Streptobacteria : (n) زنجیری شکل والا جرثومہ ۔

Streptocarpus : (n) افریقی پودوں کی ایک جنس جن کے بقچہ گل یا پھل چکر کی طرح بل کھائے ہوتے ہیں ؛ اس جنس کا

کوئی پودا۔

Streptococcal / Stretococcic/ Stretococcus : (a) جرثومہ سبحی سی متعلق ؛ زنجیری نبقہ سے متعلق۔

Streptococcus : (n) دیکھو Strep

Streptocyte : (n) ایک امیبا نما جسم جو تسبیح کی شکل میں جانوروں کے ایک جسم کے بخار سے پیدا ہونے والے پھکنے میں پیدا ہو جاتا ہے۔

Streptomycin : (n) پنسلن سے مشابہ اثر رکھنے والا خصوصاً ضد نامیہ۔

Streptoneura : (n) بلدار عصبان ؛ سبھی اعصاب داران۔

Streptoneural : (a) بلد ارعصبان سے متعلق ؛ سبھی اعصاب داران سے متعلق۔

Streptoneurous : (a) دیکھو Streptoneural

Streptothrix : (n) جرثوموں کی ایک جنس۔

Strepyan : (n) [f. 'Strepy' village in Eastern Belgium.] قدیم حجری عہد کا (جس کے آثار بلجیم کے شہر اسٹریپی میں پائی جاتی ہیں۔

Stress : (n) [OFr. 'Estrece'.] (۱) دباؤ ؛ شدت ؛ زور۔ (۲) زحمت ؛ مشقت ؛ صعوبت ؛ کش مکش ؛ جد و جہد۔ (۳) زور ؛ تاکید۔ (۴) زور (لفظ کے کسی بول پر)۔ (۵)(میکانیات) زور (جو ایک جسم کا دوسری جسم پر یا ایک حصے کا دوسری حصہ پر ہوتا ہے)۔ (۶) (قانون) (قدیم) قرقی ؛ اسباب جو قرق کیا جائی۔ (۷) حرف کا موٹا ہونا (خصوصاً جہاں پر خمیدہ ہو)۔

Storm and stress : دیکھو Storm and stress

To lay stress on or upon : (کسی بات پر) زور دینا یا اہمیت دینا۔

Stress : (v) (۱) زور دینا ؛ (کسی بات پر یا لفظ کے کسی حصے پر) تاکید کرنا۔ (۲) (میکانیات) زور ڈالنا (ایک جسم سے دوسری جسم پر)۔ (۳) بہت زیادہ کام لینا؛ تھکانا۔

Stress sheet : (n) دیکھو Strain diagram

Stress-strain curve : (n) زور بگاڑی منحنی۔

Stressful : (a) تاکید دار ؛ زور دار۔

Stressfully : (adv.) زور دے کر ؛ تاکید کے ساتھ۔

Stressless : (a) بے زور ؛ بے مشقت ؛ جس پر زور دیا گیا ہو ؛ جو بغیر جھٹکے کے ادا کیا جائی۔

Stresslessness : (n) بے زور ہونا۔

Stretch : (n) (۱) کھینچاؤ ؛ تناؤ ؛ تمدد ؛ کھینچنا یا کھینچا جانا ؛ پھیلنا یا پھیلایا جانا ؛ حد سے بڑھنا یا بڑھایا جانا۔ (۲) خطہ ؛ قطعہ ؛ ٹکڑا (سڑک کا) ؛ عرصہ ؛ مدت ؛ قطعہ زمین۔ (۳) (عام) سال بھر کی قید ؛ مشقت کی مدت۔ (۴) قید یا عبور دریائی شور کی کوئی میعاد۔ (۵) وہ فاصلہ جو جہاز ہوا کی سمت ایک بار مڑنے میں طے کرے ؛ ایک پلٹی کا فاصلہ۔ (۶) ٹانگوں کی تکان دور کرنا۔ (۷) وسعت ؛ اختیار کا غیر مجازانہ استعمال ، گنجائش یا اطلاق کی بے جا توسیع۔ (۸) ذہنی یا جسمانی قوت کا تناؤ۔ (۹) مسلسل سفر یا کوچ۔ (۱۰) (کان کنی ، ارضیات) طبقہ یا پرت کی سمت یا سلسلہ (کھباس کی سوئی سے)۔ (۱۱) گھڑدوڑ کے میدان کے دونوں سیدھے کناروں میں سے کوئی ایک۔ (۱۲) لچکیلاپن ؛ زور یا تناؤ پڑنے سے بڑھنے کی صلاحیت۔ (۱۳) آخری مرحلہ۔

At one or a stretch : ایک سلسلے میں ؛ مسلسل۔

On the stretch / Upon- : کھینچنے پر ؛ تاننے پر۔

On the stretch : ذہنی تناؤ کی حالت میں ؛ سخت کوشش کرتے ہوئے۔

Upon a stretch / On- : مسلسل ؛ ایک ہی سلسلے میں۔

Stretch : (v) [OE. 'Streoccan'.] (۱) تاننا ؛ کسنا ؛ کھینچنا ؛ کھینچ کر سیدھا کرنا۔ (۲) دیکھو Streek۔

To stretch a point : دیکھو To strain a point

To stretch one on the ground : گرا دینا ؛ چت کر دینا۔

To stretch one's legs : (بیٹھے بیٹھے تھک کر) ٹہلنا ؛ ٹانگوں کی تکان دور کرنا۔

To stretch oneself : (سوتے سے اٹھ کر) انگڑائی لینا ؛ ہاتھ پاؤں پھیلانا (کہ پٹھے تن جائیں)۔

To stretch out : (۱) ہاتھ پھیلانا۔ (۲) قدم بڑھانا۔

To stretch the truth : بہت مبالغہ کرنا ؛ جھوٹ بولنا۔

To stretch to the car, to the stroke : کشتی چلانے میں

پوری طاقت لگانا۔

**Stretch : (a)** لچیلا : لچکدار۔

**Stretch-bench : (n)** (چمڑا سازی میں) وہ بنچ جس پر کھال کو تانا جاتا ہے۔

**Stretch of language : (n)** الفاظ کے معنی میں کھینچ تان کرنا۔

**Stretch-out : (n)** (۱) ایک صنعتی نظام جس میں مزدوروں کو زیادہ کام کرنا پڑتا ہے : خصوصاً زیادہ مشین چلانی پڑتی ہیں اور تنخواہ وہی رہتی ہے یا کبھی زیادہ ملتی ہے۔ (۲) کفایت شعاری کا ایک طریقۂ یا تدبیر جس میں کسی چیز کی محدود مقدار کو زیادہ پھیلا دیتے ہیں۔

**Stretch-wood : (n)** چوبی ہاتھ جس پر چڑھا کر دستانہ سکھایا جاتا ہے۔

**Stretch yarn : (n)** ایک قسم کا مصنوعی سوت جو تاننے سے بڑھتا ہے اور چھوڑ دینے سے اپنی اصلی حالت پر آجاتا ہے۔

**Stretchability : (n)** لچکیلا پن : لچک۔

**Stretchable : (n)** لچکیلا : لچیلا : لچکدار۔

**Stretcher : (n)** (۱) پھیلانے والا : تاننے والا۔ (۲) بڑا پتھر : بڑی اینٹ : افقی اینٹ (جو دیواروں میں لمبائی کے متوازی ہو) : طولہ۔ (۳) ٹیک تختہ (کشتی میں وہ تختہ جس سے مانجھی پیر ٹکاتا ہے)۔ (۴) اسٹریچر : بیمار ڈولی : بیمار بردار : مریض کھٹولا : چوڈنڈی۔ (۵) (عام) مبالغہ : جھوٹ : گپ : گھڑا ہوا قصہ۔ (٦) وہ مزدور جو بعض ملوں میں کپڑا تانتا ہے۔ (۷) وہ اوزار جس سے چیزیں تانی جاتی ہیں۔ (۸) وہ چوکھٹا جس پر مصور کرمچ (Canvas) لگاتا ہے۔ (۹) (معماری میں) پشتہ : کڑیوں کو ملانے والی سہارے کی ذہنی : عارضی آڑ۔ (۱۰) کسی چوکٹھے میں لگایا جانے والا ڈنڈا جو آڑ کا کام کرتا ہے : ہل کے دستے کے درمیان یا کرسی کے پایوں کے درمیان لگایا جانے والا متقاطع ڈنڈا یا پٹی۔ (۱۱) پھیلانے یا پھیلا کر رکھنے والی قمچی یا چھڑی مثلاً چھاتے کی کمانی۔ (۱۲) تہ کیا جانے والا پلنگ : قینچی دار یا پایوں کی بیٹھک جس پر ایسا پلنگ لگتا ہے۔ (۱۳) (ماہی گیری) مصنوعی مکھی جس سے دو یا زیادہ مکھیاں جڑی رہتی ہیں۔ (۱۴) تہ کئے ہوئے اشتہارات۔

**Stretcher-bearer : (n)** اسٹریچر اٹھانے والا : خصوصاً وہ فوجی جو مجروح سپاہیوں کو میدان جنگ سے لے جاتا ہے۔

**Stretcher-bond : (n)** دیوار کی چنائی کا طریقہ جس سے سب اینٹیں افقی ہوتی ہیں مگر دو متصل ردوں میں اینٹوں کے جوڑ برابر نہیں ہوتے : طولہ بندش۔

**Stretcher-course : (n)** ردا جس میں سبھی اینٹیں لمبائی کے متوازی ہوتی ہیں : طولہ دار۔

**Stretcher-key : (n)** لکڑی کا پتلا پچڑ جس سے مصور کے کرمچ کو کسا جاتا ہے۔

**Stretcher-man : (n)** دھات کی چادروں کو کھینچنے اور چپٹا کرنے والی مشین چلانے والا۔

**Stretcher-party : (n)** (فوج) زخمیوں کو ہٹانے اور ان کی مدد کرنے والی پارٹی جو اسٹریچر اور دوسرے ساز و سامان سے لیس ہوتی ہے۔

**Stretcher-pole : (n)** مریض کھٹولا کا ڈنڈا۔

**Stretching : (n)** تاننا : کھینچنا : کسنا : حد سے زیادہ پھیلانا : پھیلنا : کھنچاؤ : انگڑائی۔

**Stretching : (a)** تاننے والا : کسنے والا : پھیلانے والا۔

**Stretching beam : (n)** کڑیوں کو ملانے والی سہارے کی ذہنی : قینچی : آڑ۔

**Stretching-bond : (n)** دیکھو Stretcher-bond

**Stretching-course : (n)** طولہ ردا۔

**Stretchy : (a)** (۱) پھیلنے والا : کھینچنے والا : حد سے زیادہ کھینچنے والا۔ (۲) لچکیلا۔ (۳) ٹانگیں سیدھی کرنے کی طرف مائل۔ (۴) لمبے جسم والا (خصوصاً سور)۔

**Streto : (adv.) [It.]** (موسیقی) جلدی جلدی۔

**Strew : (v) [OE. 'Strewian, Streowian'.]** (۱) چھڑکنا (ریت وغیرہ) : بکھیرنا : چھترانا (پھول اور چھوٹی چیز)۔ (۲) (کسی چیز پر یا سطح پر) ادھر سے اُدھر تک بکھیر دینا : پھیلا دینا (پھول وغیرہ)۔ (۳) بکھیرا جانا : چھترایا جانا۔ (۴) (چادر وغیرہ) پھیلانا بطور غلاف : (بستر پر) بالا پوش بچھا دینا۔ (۵) زمین کے برابر کرنا : بچھانا : پچھاڑ دینا۔ (٦) (طوفانی موجوں کو) ساکن کرنا : (طوفان کا) زور توڑنا : زور کم کرنا۔ (۷) پھیلانا : نشر کرنا : اشاعت کرنا۔

**Strewer : (n)** بکھیرنے والا : پھیلانے والا۔

Strewing : (n) چھڑکنا ؛ بکھیرنا ؛ چھترانا ۔

Strewth : (n) (عامیانہ) God's truth کا مخفف (بطور قسم استعمال ہوتا ہے) ۔

Stria : (n) [L.] (۱) (عضویات ، حیوانیات ، نباتیات ، ارضیات وغیرہ) خط ؛ دھاری ؛ جھومی ؛ لکیری ؛ نالی ۔ (۲)(تعمیرات) دو کا نسوں یا کگروں کے درمیان کی پٹی ۔ (۳) (برقیات) (جمع) نوبتی چمکدار اور سیاہ پٹیاں جو خلا نلی میں بجلی کے گزرنے سے نظر آتی ہیں؛ روشن دھاریاں ۔ (۴) شیشے میں لمبا نقص جو حرارت میں تبدیلی کی وجہ سے پیدا ہو جاتا ہے ۔ (۵) دیکھو Strie .

Striaria : (n) [L.] شمالی بحر اوقیانوس کی ریشہ دار بھوری کائی ۔

Striate : (a) [L. 'Striatus'.] مخطط ؛ دھاری دار ۔

Striate : (v) تخطیط کرنا ؛ مخطط کرنا ۔

Striated : (a) (۱) مخطط ؛ دھاری دار ۔ (۲) (تعمیرات) نالی دار ؛ کھانچ دار ۔ (۲) مخطط بنانے والا ۔

Striated muscle : (n) دھاری دار عضلہ ۔

Striately : (adv.) تخطیط کے ساتھ ۔

Striation : (n) (۱) تخطیط ؛ خط بندی ۔ (۲) (ارضیات) چٹان کی سطح پر پائی جانے والی نالی یا برفانی نشان ۔ (۳)(معدنیات) (جمع) بلوری سطح کے مہین متوازی خطوط ۔ (۴)(برقیات) روشن دھاریاں ۔

Striato- : جزو ترکیبی بمعنی "دھاری دار" ؛ مخطط" ۔

Striature : (n) [L. 'Striatura'.] دیکھو Striation

Strich : (n) [L. 'Strix'.] دیکھو Screech-owl

Strick : (n) [ME. 'Stric', 'Strik'.] (۱) ٹوٹے ہوئے سن، جوٹ وغیرہ کا گٹھا (پنجے سے صاف کرنے کے لئے) ۔ (۲) غلے ، کوئلے کا ٹکڑا جس سے پیمانے میں غلے کو برابر کرتے ہیں ۔

Strick : (v) (۱) غلے کو گرا کر پیمانے کے کنارے تک لانا ۔ (۲) سنئی وغیرہ کو پنجے سے صاف کرنے کے لئے تیار کرنا ؛ پنجے سے صاف کرنا (سن وغیرہ کو) ۔

Stricken : (a) (۱) (پرن) (تعلقب میں) زخمی ۔ (۲) مضروب ۔ (۳) (آواز ، سُر وغیرہ) ضرب سے پیدا یا نکلا ہوا ۔ (۴)(آدمی ، جماعت وغیرہ) بیمار ؛ بیماری میں مبتلا ؛ غمزدہ ؛ ایذا رسیدہ ؛ مصیبت زدہ ؛ مغموم (چہرہ) ۔ (۵)(ناپ) جس میں اناج وغیرہ پیمانہ کے کنارے تک برابر ہو ۔

Stricken field : (n) (۱) گھمسان جنگ ؛ ٹھنی ہوئی لڑائی ۔ (۲) میدان جنگ ۔

Stricken hour : (n) پورا گھنٹہ ۔

Stricken in years : (a) (قدیم) ضعیف ؛ سن رسیدہ ۔

Strickle : (n) [OE. 'Stricel'.] (۱) وہ گز جس سے پیمانوں میں منہ تک بھرے ہوئے غلے کی سطح برابر کی جاتی ہے ۔ (۲)وہ اوزار جس سے ڈھلائی میں اسی قسم کا کام لیا جاتا ہے ۔ (۳) سان ؛ فسان ۔

Strickle : (v) (۱) گز سے برابر اور چکنا کرنا ۔ (۲) (ڈھلائی میں) سانچے سے زائد ریت نکالنا ۔

Strict : (a) [L. 'Strictus'.] (۱) ٹھیک ؛ صحیح ۔ (۲) نہایت ؛ باضابطہ ؛ سخت ؛ کڑا ؛ کٹر ؛ پابند ۔ (۳) سخت گیر ؛ سختی کرنے والا (ضابطے کی پابندی میں) ۔ (۴) بامشقت (قید ، سزا وغیرہ) ۔ (۵) (نباتیات ، حیوانیات) مستقیم ؛ سخت ؛ کڑا ۔

Strict settlement : (n) ایک قسم کا ہبہ جس میں یہ شرط ہو کہ جائداد بڑے لڑکے کے قبضے میں رہے گی اور اس کے مرنے کے بعد اس کے بڑے لڑکے کو مل جائے گی اور کچھ جائداد چھوٹے لڑکوں کو بھی دے دی جائے گی ۔

Strict law : (n) قانون کا لفظی معنی (جس میں انصاف کا خیال نہ ہو) ۔

Line or curve of striction : (ہندسہ) وہ خط جو ہر مولد کو وہاں کاٹتا ہے جہاں وہ اگلے مولد سے نزدیک ترین ہو ۔

Stricti juris : (adv.) قانون کے مطابق ؛ قانوناً ۔

Strictissimi juris : (adv.) سختی سے قانون کے مطابق ۔

Strictly : (adv.) (۱) صحیح معنی میں ۔ (۲) سختی سے ۔

Strictness : (n) سختی ؛ سخت گیری ۔

Strictum jus/ -ius : (n) دیکھو Strict law

Stricture : (n) [L. 'Strictura'.] (۱) (مرضیات) تضیق ؛ سکڑاؤ ؛

کسی نالی ، مسام وغیرہ کا سکڑ جانا ۔ (۲) سخت اعتراض : سخت نکتہ چینی : سخت الفاظ ۔ (۳) بندش : قید : پابندی : روک ۔

**Strictured : (a)** مضیق ۔

**Stricturing : (n)** تضیق ۔

**Strid : (n) [OE. 'Stride'.]** تنگ گھاٹی ۔

**Striddle : (v) [Back-formation from stridling.]** (۱) (اسکاچستان) دیکھو Straddle ۔ (۲) (اسکاچستان) دیکھو Stride ۔

**Stride : (n) [OE. 'Stride'.]** (۱) قدم ۔ (۲) چال : قدم (لمبا ، چھوٹا وغیرہ) ۔ (۳) دونوں پیروں کے درمیان کا فاصلہ ۔ (۴)قدم کی لمبائی ۔ (۵) (جمع) پتلون ۔

**In stride :** چلتے چلتے : آسانی سے ۔

**To get into one's stride :** کام چل نکلنا : کام جم جانا ۔

**To talk in his stride :** (۱) (گھوڑے یا گھڑسوار کا) چلتے چلتے پھاند جانا (خندق وغیرہ) ۔ (۲) (مجازاً) آسانی سے حل کر لینا (مشکلوں کو) ۔

**Stride : (v) [OE.'Stridan'.]** (۱) لمبے قدم رکھنا : ڈگ بھرنا ۔ (۲) پھلانگنا : پھاندنا ۔ (۳) سوار ہونا (گھوڑے وغیرہ پر) : ٹانگیں پھیلا کر کھڑا ہونا یا بیٹھنا (کسی چیز پر)۔ (۴) قدموں سے ناپنا ۔

**Strideleg/ Stridelege : (adv.)** دیکھو Astride

**Stridency/ Stridence : (n)** کرختگی : سختی ۔

**Strident : (a) [L. 'Stridens'.]** کرخت : سخت (کسی چیز کی آواز) ۔

**Strident stop : (n)** دیکھو Affricate

**Stridently : (adv.)** سختی سے: کرختگی کے ساتھ ۔

**Strider : (n)** ایک قسم کا لمبی ٹانگوں والا کیڑا ۔

**Stridling/ Stridlings : (adv.)** دیکھو Astride

**Stridor : (n) [L.]** (۱) کرخت : زور دار آواز ۔ (۲) (مرضیات) خرخر: خرخراہٹ ۔

**Stridulant : (a)** کھڑکھڑاتا ہوا : کھڑکھڑانے والا ۔

**Stridulate : (v) [Fr. 'Striduler'.]** کھڑکھڑاہٹ ہونا : کھڑکھڑ ہونا (جھینگر وغیرہ کے اعضا کی رگڑ سے)۔

**Stridualtion : (n)** کھڑکھڑاہٹ : چرچراہٹ ۔

**Stridulator : (n)** (۱) چرچر یا حشرہ : کھڑکھڑاہٹ پیدا کرنے والا کیڑا۔ (۲) سرسرانے والا : وہ اوزار یا آلہ جس سے کھڑکھڑاہٹ پیدا ہوتی ہے ۔

**Stridulatory : (a)** چرچراہٹ پیدا کرنے والا یا پیدا ہونے والا : چرچراہٹ سے متعلق ۔

**Stridulent : (a)** (۱) کھڑکھڑاہٹ پیدا کرنے والا : چرچراہٹ پیدا کرنے والا ۔ (۲) سخت : کرخت (آواز) ۔ (۳) (مرضیات) خرخراہٹ سے متعلق یا اس میں مبتلا ۔

**Stridulous : (a) [L. 'Stridulus'.]** دیکھو Stridulent

**Stridulously : (adv.)** کھڑکھڑاتے ہوئے : خرخراہٹ پیدا کرتے ہوئے ۔

**Stridulousness : (n)** (۱) کھڑکھڑاہٹ یا خرخراہٹ پیدا ہونا ۔ (۲) کرختگی : سختی ۔

**Strie : (n) [Fr.]** (کپڑے کی) دھاری دار ڈیزائن جس میں دھاریاں تقریباً اسی رنگ کی مگر ہلکی ہوتی ہیں جیسا کہ زمین کا رنگ ہوتا ہے ۔

**Strife : (n) [OFr. 'Estrif'.]** (۱) جھگڑا : نزاع : تنازع : جنگ : جدال ۔ (۲) رقابت : ریس : برتری کی کوشش ۔

**At strife :** اختلاف میں : اختلافاً۔

**To make strife :** ان بن پیدا کرنا : پھوٹ ڈالنا ۔

**Strifeful : (a)** پر نزاع : تنازع سے بھرا ۔

**Strifeless : (a)** بے نزاع : بے جدال ۔

**Striffen/ Striffin/ Striffon : (n) [Sc. Gael. 'Streafon'.]** پتلا چھڑا: غشا ۔

**Strift : (n)** (۱) کوشش ۔ (۲) جھگڑا : نزاع ۔

**Strig : (n) [Origin unkn.]** (۱) پتا ، پھل ، پھول کی ڈنڈی : ڈنٹھل : شاخ گل ۔ (۲) مختلف اوزاروں کا پتلا لمبا دنبالہ ۔

**Striga : (n) [L.]** (۱) (نباتیات) سخت بال : موٹے سخت ۔ (۲) (نباتیات) دھاری : جھری : لکیر ۔

**Struthian : (a)** شتر مرغ کا ؛ شتر مرغ جیسا ؛ شتر مرغ کے خاندان کا ؛ نعامی ؛ شتر مرغی ۔

**Struthiform/ Struthiiform : (a)** شتر مرغ سے مشابہ ۔

**Struthiin : (n)** [mod. L. 'Struthium'.] دیکھو Saponin

**Struthioid : (a)** (حیوانیات) شتر مرغ نما ؛ شتر مرغ کا سا ۔

**Struthioid : (n)** شتر مرغ کا سا پرند ۔

**Struthiomimus : (n)** [L.] پتلی ہڈیوں والا مہیب سوسما جس کو دانت نہیں ہوتے تھے اور جو شتر مرغ سے مشابہ ہوتا تھا ۔

**Struthionidae : (n)** (حیوانیات) نعامیے ؛ نعامیہ پرندوں کی ایک جنس ۔

**Struthioniform : (a)** شتر مرغ نما ؛ شتر مرغ سے مشابہ ۔

**Struthionine : (a)** دیکھو Struthian

**Struthious : (a)** [L. 'Struthio' + -ous.] دیکھو Struthian

**Strutter : (n)** اکڑ کر چلنے والا ؛ رعونت دکھانے والا ۔

**Strutting : (a)** اکڑ کر چلنے والا ؛ فرعون بے سامان ؛ متکبر ؛ گھمنڈی ؛ مغرور ۔

**Strutting : (n)** اڑواڑ ۔

**Struttingly : (adv.)** اکڑ کر ؛ رعونت کے ساتھ ؛ متکبرانہ ؛ مغرورانہ ۔

**Strutty : (a)** مغرور ؛ فرعون بے سامان ؛ گھمنڈی ؛ متکبر ۔

**Struvite : (n)** [G. 'Struvit'.] (کان کنی) امونیم اور میگنیشیم کا آب دار فاسفیٹ جس کے زردی مائل بھورے بلور ہوتے ہیں ۔

**Strychnia : (n)** (کیمیا) کچلا ؛ جوہر کچلا ؛ ایک زہریلی دوا ؛ اسٹرکنین ۔

**Strychnic : (a)** جوہر کچلا سے متعلق ؛ کچلے کا ۔

**Strychnine : (n)** [Fr.] دیکھو Strychnia

**Strychnine : (v)** کچلا (بطور زہر) کھلانا ؛ کچلے سے مسموم کرنا ۔

**Strychninism : (n)** کچلے کا مضر اثر (جو کچلے سے ہو جائے) ۔

**Strychnos/ Strychnus : (n)** [mod. L.] جنس مکو ۔

**Strymon : (n)** [L.] تتلیوں کی ایک جنس ۔

**Strype : (n)** (اسکاٹ لینڈ) دیکھو Stripe

**Stuart : (n)** انگلستان کے بادشاہ اسٹوارٹ کے خاندان کا رکن یا حامی ۔

**Stub : (n)** [OE. 'Stub(b)'.] (۱) ٹھنٹھ (درخت وغیرہ کا) ؛ ٹھونٹ ؛ ٹوٹے ہوئے دانت کی جڑ ۔ (۲) پنسل ؛ سگار وغیرہ کا بچا ہوا ٹکڑا ۔ (۳) دیکھو Stubble ۔ (۴) چبھا ہوا کانٹا یا کرچ ۔ (۵) چھوٹا اور موٹا ناخن ؛ گھوڑے کی گھسی ہوئی نعل ؛ نعل کی کیل ۔ (۶) کوئی چیز جو ٹھنٹھ سی نظر آئے ؛ ابتدائی مینگ یا دم ۔ (۷) لکڑی کا چھوٹا اور موٹا ٹکڑا ؛ کندہ ۔ (۸) (میکانیات) پھار ۔ (۹) نصف ثانی ؛ مثنیٰ ۔ (۱۰) دیکھو Stub track ۔ (۱۱) کسی ریاضیاتی یا شماریاتی جدول کا بایاں حاشیہ ۔

**Stub : (v)** (۱) ٹھنٹھ کو جڑ سے اکھاڑ دینا ؛ زمین کو ٹھنٹھ سے صاف کر دینا ۔ (۲) (درخت کو) جڑ کے نزدیک سے کاٹنا ۔ (۳) جڑ سے اکھاڑ دینا ؛ جڑیں اکھاڑنا ۔ (۴) ٹھینٹھ بنا دینا (۵) گھوڑے کو گھسی ہوئی نعل کی وجہ سے زخم لگ جانا یا ہو جانا ۔ (۶) پنجے سے ٹھوکر مارنا ۔ (۷) ٹھنٹھوں سے بھر دینا ۔ (۸) سگار ، سگریٹ وغیرہ کو کسی سخت چیز پر رگڑ کر بجھا دینا ۔ (۹) (پتھر کو) زمین میں گاڑنا ۔ (۱۰) کچے پر کو اکھاڑ دینا ۔ (۱۱) (چاقو یا پنسل وغیرہ کو) کبد کر دینا ؛ بنا دینا ۔

**To stub one's toe :** پیر کی انگلی کا (کسی چیز سے ٹھوکر کھا کر) زخمی ہو جانا ۔

**Stub axle : (n)** وہ دھرا جس کا صرف ایک سرا پہیے کو سہارا دیتا ہے اور دوسرا سرا گاڑی کے ڈھانچ پر لگا رہتا ہے ۔

**Stub-end : (n)** (کسی چیزکا) موٹا حصہ ؛ آخری حصہ (ہتھیار وغیرہ کا) ۔

**Stub-feather : (n)** دیکھو Pin-feather

**Stub-hoe : (n)** ٹھنٹھ کی اکھاڑنے کی کدال ۔

**Stub-iron : (n)** پرانی کیلوں کا لوہا جو پرانی کیلوں ، نعلوں وغیرہ سے بنتا ہے ۔

**Stub-mortise : (n)** وہ چیز جو چول میں پوری داخل نہ ہو ۔

**Stub-nail : (n)** کیل ؛ میخ ؛ نعل میں ٹھونکنے کی کیل ۔

**Stub-pen : (n)** (۱) گھسے ہوئے پر کا قلم ۔ (۲) جلی حروف لکھنے والا قلم ۔

**Stub-station : (n)** ریل گاڑی کا وہ اشٹیشن جہاں ریل کی پٹری ختم ہو جاتی ہے ۔

**Stub-tenon : (n)** لکڑی کا سرا جو چول میں پوری طرح داخل نہ ہو ۔

**Stub-tooth : (n)** گیرہ کا مضبوط اور زیادہ ترچھا دندانہ ۔

**Stub-track : (n)** وہ رستہ جو دوسرے رستے سے صرف ایک سرے پر ملتا ہے ۔

**Stub-twist : (n)** بندوق کی نال کے لئے پرانی کیلوں کی چکر دار لوہے کی پٹی ۔

**Stubbed : (a)** (۱) جڑ کے نزدیک یا پاس سے کٹا ہوا ؛ ٹھنٹھ بنایا ہوا ۔ (۲) چھوٹی اور موٹی (چیز) ؛ چھوٹا اور گٹھا ہوا ۔ (۳) ٹھنٹھا بنایا ہوا ۔ (۴) منڈا ہوا (بال) ؛ کھونٹی دار ؛ خشخشی (داڑھی) ۔ (۵) کُند کیا یا بنایا ہوا ؛ کند ۔ (٦) ٹھنٹھوں سے بھرا ہوا ۔

**Stubbiness : (n)** ٹھنٹھ کا سا ہونا ؛ خشخشی ہونا ۔

**Stubbing out : (n)** بیخ کنی ؛ جڑیں اکھاڑنا ۔

**Stubble : (n)** [AFr. 'Stuble'.] (۱) پودوں کے ٹھنٹھ جو کھیت کٹ جانے کے بعد باقی رہ جاتے ہیں ؛ وڈہ ؛ نرائی ؛ ٹھنٹھ یا ٹھنٹی ۔ (۲) خشخشی بال ؛ خشخشی داڑھی ۔ (۳) پیال جو کھیت کے کٹنے کے بعد جمع کیا جاتا ہے ۔ (۴) کھیت جو کٹ چکا ہو مگر دوبارہ جوتا نہ گیا ہو ۔ (۵) چھوٹی اون جو تراشے جانے کے بعد بھیڑ کے جسم پر رہ جائے ۔ (٦) غیر نکیلا سخت بال ۔

**Stubble : (v)** (کھیت سے) پودوں کے ٹھنٹھ صاف کرنا ۔

**Stubble field : (n)** کھیت جس میں فصل کٹنے کے بعد ٹھنٹھ کثرت سے ہوں ۔

**Stubble-goose : (n)** بط جسے ٹھنٹھ کھلایا جاتا ہے ؛ ایک قسم کی بط ۔

**Stubbled : (a)** ٹھنٹھوں سے بھرا ہوا ؛ جہاں پودوں کے ٹھنٹھ بکثرت ہوں ۔

**Stubbly : (a)** (۱) جہاں پودوں کے ٹھنٹھ کثرت سے ہوں ۔ (۲) خشخشی ؛ سخت اور چھوٹے بالوں کی ؛ کھونٹی دار ٹھنٹھ سے مشابہ ۔

**Stubborn : (a)** [Late ME. 'Stibourne, Stoburn(e)'.] (۱) ضدی ؛ ہٹیلا ؛ سرکش ؛ متمرد ۔ (۲) ضد کا ؛ ہٹیلے پن کا ؛ سر کشانہ ؛ متمردانہ ۔ (۳) مشکل ؛ پیچیدہ ؛ دشوار ؛ دقت طلب ؛ کڑا ؛ سخت ۔ (۴) سخت ؛ کڑی ؛ بے لوچ (پتھر یا لکڑی) ۔ (۵) دیر پا ؛ قائم ۔

**Stubborn : (v)** ضدی بنانا سرکش بنانا ؛ سخت بنانا ۔

**Stubborn disease : (n)** لیموں کے پودے کی ایک بیماری ۔

**Stubbornly : (adv.)** سختی سے ؛ ضد کی انداز سے ؛ ہٹیلے پن سے ؛ سر کشی سے ۔

**Stubbornness : (n)** ضد کا مادہ ؛ ہٹیلا پن ؛ سرکشی ؛ تمرد ۔

**Stubby : (a)** (۱) ٹھنٹھ کا سا ؛ چھوٹا اور موٹا یا چوڑا ۔ (۲) جہاں ٹھنٹھ کی کثرت ہو ۔ (۳) خشخشی ۔

**Stubwort : (n)** ترش عرق والے پودوں کی قسمیں ۔

**Stucco : (n)** [L.] (۱) ایک طرح کا مسالا یا گچ جو استرکاری اور آرائشی کاموں میں استعمال ہوتا ہے ؛ سنگستر ؛ سٹکو ۔ (۲) موٹا مسالا جس سے دیوار کی بیرونی کھردری سطحوں پر لگا کر اسے بظاہر پتھر کی شکل دی جاتی ہے ۔ (۳) پلاسٹر آف پیرس ۔ (۴) استرکاری ؛ ایسے مسالوں سے آرائشی کام ۔

**Stucco : (v)** (۱) (ایک طرح کے مسالے سے) استرکاری کرنا ؛ آرائشی کام کرنا ۔ (۲) اس طرح استرکاری کرنا کہ دیکھنے میں پتھر کی معماری نظر آئے ۔ (۳) مزین کرنا ۔

**Stuccoer : (n)** سنگستر سے نمونے بنانے والا ۔

**Stuccowork : (n)** سنگستر کی آرائش ؛ ڈیزائن یا کام ؛ گچ کا کام ۔

**Stuck : (a)** (۱) مذبوح ۔ (۲) آگے بڑھنے سے معذور ؛ کٹا ہوا ؛ پھنسا ہوا ۔

To start like a stuck pig : ٹکٹکی لگانا ۔

**Stuck-up : (n)** خود پسند ؛ خود بیں ؛ مذمغ ؛ متکبر ؛ داغ دار ۔

**Stuckling : (n)** [Origin unkn.] سیب کی میقاتی بکری ۔

**Stud : (n)** [OE. 'Studu, Stuthu'.] (۱) آڑ ؛ اڑواڑ ؛ ٹیک ؛ ٹیکن ؛ تھونی ؛ پایہ ۔ (۲) کھمبا یا پٹیاں جس پر لکڑی کی تختیاں جڑی جاتی ہیں ۔ (۳) (امریکا) کمرے کی اونچائی (فرش سے چھت تک) ۔ (۴) گل میخ (جو کہیں جڑی ہوئی ہو) ۔ (۵) منقش قران جو آرائش کے لئے کارنس وغیرہ میں لگائی جاتی تھی ۔ (٦) اسٹڈ ؛ دہرا بٹن ؛ خصوصاً قمیض کے گلے کا بٹن ۔ (۷) لوہے کے سانچے کا دستہ یا نکلا ہوا خانہ جس میں دھرے وغیرہ کا سرا بیٹھتا ہے ۔ (۸) گولی پر بنا ہوا پیچدار بھار جس کی

**Studder : (n)** (گھڑی میں) بال کمانی لگانے والا شخص۔

**Studdle/ Studdy : (n)** دیکھو Stithy

**Studding : (n)** (۱) چوبی کام جس میں استرکاری اور تختہ بندی دونوں شامل ہوں۔ (۲) وہ چیز جو سطح پر جڑی جائے۔ (۳) کمرے کی اونچائی۔

**Studding-sail : (n)** زائد بادبان جو ہلکی ہوا میں مربع بادبان کو اور لمبا کرنے کے لئے اس کے سرے پر لٹکا دیا جاتا ہے۔

**Studdle : (n)** [ME. 'Stodul'.] کھمبا جو تختوں کے کام میں لگایا جاتا ہے۔

**Studdle : (v)** گدلا کرنا (ہلا کر)۔

**Student : (n)** [L. 'Studere'.] (۱) طالب علم : متعلم۔ (۲) وہ شخص جو طالب علمانہ زندگی بسر کرتا ہو۔ (۳) کسی خاص علم و فن کا مطالعہ کرنا۔ (۴) (انگلستان کے بعض کالجوں میں) وظیفہ یاب۔ (۵) (آکسفورڈ ، کرائسٹ چرچ) رفیق کلیہ۔

**Student body : (n)** کسی اسکول ، کالج یا جامعہ یا یونیورسٹی کے طالبعلم۔

**Student council : (n)** (کالج یا اسکول میں) طلباء یا طالبعلموں کی منتخب جماعت جو سارے طالبعلموں یا طُلبا کی نمائندہ ہوتی ہے۔

**Student goverment : (n)** (کالج یا اسکول میں) طالبعلموں کی تنظیموں کے ذریعے طالبعلموں یا طلباء کی زندگی ، سرگرمیوں اور انضباط کی تنظیم اور انتظام۔

**Student interpreter : (n)** سرکاری ملازم جسے غیر ملکی زبان سیکھنے کے لئے بحال کیا گیا ہو تاکہ وہ سفارت خانے میں کام کر سکے۔

**Student lamp : (n)** ایک قسم کا تیل یا بجلی سے چلنے والا لیمپ جسے طالبعلم استعمال کرتے ہیں۔

**Student teacher : (n)** وہ طالب علم جو معلم کی سند حاصل کرنے کے لئے اسکول میں (بطور تربیت) پڑھائے۔

**Student union : (n)** کالج کی وہ عمارت جو طلبا کی سرگرمیوں کے لئے مخصوص ہوتی ہے ، جس میں سماعت خانہ ، آفس ، کھیل کا کمرہ وغیرہ ہوتا ہے۔

**Student volunteer : (n)** پروٹسٹنٹ عیسائی طالبعلم جو سمندر پار

وجہ سے رائفل کی گولی تیزی سے ناچتی ہوئی نکلتی ہے۔ (۹) چھوٹا ڈنڈا یا نلی جو کسی سطح سے باہر نکلی ہوئی ہو اور سہارے یا دھرے کا کام دے۔ (۱۰) دیکھو Stud- bolt ۔ (۱۱) دو نوکی کیل جو جہاز کی زنجیر کی ہر کڑی میں لگی رہتی ہے۔ (۱۲) آرائشی گول گرہیں۔

**Stud : (n)** [OE. 'Stod'.] (۱) اسپ خانہ جس میں نسل کشی کے سانڈ یا گھوڑوں اور گھوڑیوں کو رکھا جاتا ہے : اسپان نسل کشی۔ (۲) (قدیم استعمال میں) گھوڑے جو ایک آدمی کی ملکیت ہوں۔ (۳) سانڈ گھوڑا۔

**Stud : (v)** (۱) کھمبا لگانا : ٹھونی دینا۔ (۲) گل میخیں جڑنا (عموماً اوٹ کی دیوار میں مضبوطی کے لئے)۔ (۳) (کسی سطح پر) کوئی چیز جڑنا۔ (۴) جڑا جانا۔ (۵) کسی سطح پر چیزوں کو فصل کے ساتھ رکھنا یا ان کا بکھرا ہوا ہونا : جا بجا ہونا۔ (۶) (میکانیات) گل میخ سے مضبوط کرنا۔

**Stud-block/ -box : (n)** گل میخ ٹھوکنے یا ٹھونکنے کا اوزار۔

**Stud bolt : (n)** پیچ جس کے دونوں سروں پر چوڑی ہوتی ہے۔

**Stud-book : (n)** گھوڑوں کا نسب نامہ : شجرہ۔

**Stud chain : (n)** زنجیر جس کے ہر حلقے میں دو نوکیلی کیل لگی رہتی ہے۔

**Stud driver : (n)** گل میخ جڑنے کا آلہ۔

**Stud fee : (n)** فیس یا معاوضہ جو گھوڑی کا مالک سانڈ گھوڑے کے مالک کو افزائش نسل کے لئے دے۔

**Stud groom : (n)** اسپ خانے کے سائیسوں کا سردار۔

**Stud horse : (n)** سانڈ گھوڑا (نسل کشی کا)۔

**Stud link : (n)** دو نوکیلی کیلوں سے جڑی ہوئی زنجیر کی کڑی۔

**Stud-mare : (n)** [Late OE. 'Stodmyre'.] افزائش نسل کے لئے رکھی جانے والی گھوڑی۔

**Stud-mate : (v)** اچھی نسل کے مرغ اور مرغیوں میں جفتی کرا کر نسل بڑھانا۔

**Stud-poker : (n)** پوکر کھیل کی ایک قسم۔

**Studded : (a)** (۱) جڑا ہوا : (وہ چیز) جس پر گل میخیں جڑی ہوں۔ (۲) ڈھکا ہوا (درختوں ، تاروں وغیرہ سے)۔

تبلیغی کام کے لئے اپنی زندگی وقف کرے۔

**Studentship : (n)** (۱) وظیفہ ۔ (۲) طالب علمی ۔

**Studfish : (n)** امریکا کی دو قسم کی مچھلیوں کے نام ۔

**Studied : (a)** (۱) بالقصد : جو قصداً یا عموماً کیا جائے ۔ (۲) عالم : عالم فکر : فاضل : وسیع المطالعہ ۔ (۳) غور و فکر کے ساتھ کیا ہوا : سوچا سمجھا ہوا ۔

**Studiedly : (adv.)** (۱) خاص کر کے : بالقصد ۔ (۲) تصنع یا تکلف کے ساتھ ۔

**Studiedness : (n)** بالقصد ہونا : عمداً ہونا : ارادۃً ہونا : بالارادہ ہونا ۔

**Studio : (n) [L.]** (۱) اسٹوڈیو : نقاش ، فوٹوگرافر وغیرہ کے کام کرنے کا کمرہ : عکاس خانہ ۔ (۲) وہ کمرا جس میں فلم بنانے کے لئے ناٹك کا تماشا کیا جاتا ہے : فنکار خانہ ۔ (۳) (جمع)فلم کمپنی کا کارخانہ ۔ (۴) لاسلکی کے اسٹیشن کا کوئی کمرا جہاں سے پیام وغیرہ نشر کیا جاتا ہے : نشر خانہ ۔

**Studio apartment : (n)** بڑی بڑی کھڑکیوں اور اونچی چھت والا کمرا : اسٹوڈیو کے فنکار کے کمرے سے مشابہ ۔

**Studio coach : (n)** بے پشت کا کوچ جسے کھول کر مسہری کا کام لیا جا سکتا ہے ۔

**Studious : (a) [L. 'Studiosus'.]** (۱) محنت سے پڑھنے والا : علم حاصل کرنے کے لئے مطالعے میں مصروف یا غرق رہنے والا : مطالعے کا شائق ۔ (۲) کوشاں : سرگرم : خاص اہتمام کرنے والا (کسی کام میں) ۔ (۳) خواہاں : متمنی : دل سے چاہنے والا : ہر وقت مد نظر رکھنے والا (کسی بات کو) ۔ (۴) جس میں خاص ارادہ اور اہتمام ہو : غیر معمولی : خاص (توجہ ، احتیاط وغیرہ) ۔ (۵) (جگہ) جو مطالعہ کے لئے مناسب اور موزوں ہو ۔ (۶) با لقصد : بالارادہ ۔

**Studiously : (adv.)** بڑی محنت سے : خاص اہتمام سے : بڑی سرگرمی سے ۔

**Studiousness : (n)** مطالعے کا شوق : سرگرمی اور انہماك (مطالعے کا) ۔

**Studium generate : (n) [L.]** وہ جگہ یا ادارہ جہاں پوری دنیا کے لوگ آکر تعلیم حاصل کریں : اجتماع طلباء ۔

**Studwheel : (n)** پہیا جو ڈنڈے میں لگا ہو ۔

**Studwork : (n)** کھمبے کا کام : وہ کام جس میں کھمبوں کا استعمال ہو ۔

**Study : (n) [OFr. 'Estudie'.]** (۱) مد نظر : کوششوں کا مرکز : یا مقصد : وہ چیز جس کے لئے کوشش کی جائے ۔ (۲) فکر : غوطہ ۔ (۳) مطالعہ : کتب بینی (اکثر جمع میں آتا ہے) ۔ (۴) تحصیل (کسی خاص علم یا فن کی) : مطالعہ ۔ (۵) موضوع : مطالعے کے قابل چیز ۔ (۶) (نقاشی) خاکہ جو مشق کے لئے بنایا جائے : مشقیہ تصویر یا خاکہ ۔ (۷) (موسیقی) نغمہ یا تحریر نغمہ جو امتحان یا شوق کے لئے ہو : مشقیہ نغمہ ۔ (۸) (تھیٹر) پارٹ یا اداکاری سیکھنے والا ۔ (۹) مطالعے کا کمرا : کام کرنے کا کمرا : دفتر ۔

**To be in a brown study :** عالم محویت یا استغراق میں ہونا ۔

**To make a study of :** (۱) حاصل کرنے کی کوشش کرنا ۔ (۲) تحقیق کرنا ۔

**Study : (v)** (۱) مطالعہ کرنا : تحقیق کرنا : غور کرنا (کسی مسئلے پر) ۔ (۲) غور سے دیکھنا (کسی چیز کو) ۔ (۳) تحصیل میں مصروف ہونا (خصوصاً کسی علم کی) ۔ (۴) (قدیم) فکر میں ڈوبا ہونا : غوطے میں ہونا ۔ (۵) خاص طور پر کوشش کرنا : خاص طور پر خیال رکھنا : اہتمام کرنا ۔ (۶) غور کرنا : تدبیر نکالنا ۔ (۷) خوش کرنا : دل رکھنا : دلجوئی کرنا : رعایت مدنظر رکھنا ۔ (۸) غور سے پڑھنا : (ایکٹر کا) اپنے رول کو پڑھ کر یاد کر لینا ۔

**To study one's part :** اپنا پارٹ زبانی یاد کرنا ۔

**Study group : (n)** کسی خاص موضوع کا مطالعہ کرنے والوں کا گروپ جو معینہ وقفے کے بعد ملتے ہیں اور انفرادی مشاہدات ، مطالعے اور تحقیق پر بحث کرتے ہیں ۔

**Study-hall : (n)** (۱) اسکول کا مطالعے کا بڑا کمرہ ۔ (۲) طالب علموں کے دن کے معمولات کے درمیان کا وہ وقفہ جس میں وہ اسکول کے بڑے ہال میں پڑھتے ہیں اور گھر پر کرنے والے تعلیمی کام کو وہاں کرتے ہیں ۔

**Study home : (n)** بچوں کی نگرانی کا ادارہ خصوصاً وہ جس میں ان کا دماغی مطالعہ کیا جاتا ہے ۔

**Study-out : (v)** غور و فکر کے بعد معلوم کر لینا : پتا چلا لینا ۔

**Study up : (v)** امتحان کے لئے یا کسی خاص مقصد کے لئے مطالعہ کرنا ۔

**Stuff : (n) [Latge ME. 'Stof (fe, Stuff(e)'.]** (۱) مادہ : خام جنس

جس سے دوسری اشیاء بنائی جاتی ہیں ؛ چیز ؛ شے ؛ سامان ؛ مال ۔ (۲) اونی کپڑا ۔ (۳) مہمل چیز ؛ فضول چیز ؛ مہملات ؛ لغویات ۔ (۴) (عام) روپیہ ۔ (۵)مواد ۔ (٦) دوا ۔ (۷) بھرتی ؛ بھوس ۔ (۸) مسالا ؛پلسٹر ۔ (۹)گھر کا سامان ؛ فرنیچر وغیرہ ۔ (۱۰) (نجاری) لکڑی ۔ (۱۱) (کاغذ سازی) ماوا ۔ (۱۲) (کان کنی) چٹان ، زمین ، مٹی جس میں کچدھات ، قیمتی پتھر وغیرہ ہوتے ہیں ۔ (۱۳) لباس تیار کرنے کا کپڑا ؛ بنا ہوا کپڑا ۔ (۱۴) اشیائے خورد و نوش ۔ (۱۵) باغ یا کھیت میں اگائی ہوئی پیداوار ؛ زمین کی طبعی پیداوار ۔ (۱٦)ادبی یا فنی ۔ (۱۷) آدمی ، انسان ۔ (۱۸) سرقہ کا مال ؛ مال مسروقہ ؛ چوری کا مال ۔ (۱۹) آدمی کی بنیادی سیرت یا صفات ۔ (۲۰) موضوع ؛ مضمون ۔ (۲۱)طرز ؛ طریقہ (کام یا گفتگو کا) ۔ (۲۲) مویشی ۔ (۲۳) کوئی سرگرمی یا علم جس میں مخصوص مطالعہ ، مشق یا مہارت کی ضرورت ہو ۔ (۲۴) گیند پھینکنے یا مارنے کا ایک خاص انداز جس سے وہ گھوم جائے اور اس کا راستہ بدل جائے ۔

Good stuff : وہسکی شراب ۔

Hot stuff : (۱) ہوسناك شخص ؛ پر شہوت شخص ۔ (۲) پر جوش آدمی ۔ (۳) مضبوط شریك مقابلہ ۔

Household stuff : گھر کا سامان ، فرنیچر وغیرہ ۔

The stuff : (۱) وہسکی (شراب) ۔ (۲) کسی چیز کا موجودہ ذخیرہ ۔

To do one's stuff : اپنا کرتب دکھانا ؛ اپنا کام کرنا ۔

To know one's stuff : اپنا کام جاننا ۔

Stuff : (v) (۱) ٹھونسنا ؛ بھرنا ؛ اس قدر بھرنا کہ پھول جائے ؛ ٹھونس ٹھونس کر بھرنا ۔ (۲) دھوکا دینا ؛ اُلو بنانا ۔ (۳) حلق تك ٹھونس لینا ؛ ندیدوں کی طرح بہت سا کھا جانا ۔ (۴)(طباخی) (جانور یا پرند کے پیٹ میں) بھرنا (مسالا دار کٹے ہوئے گوشت کی بوٹیاں ، مسالا وغیرہ) ۔ (۵) جانور یا پرند کے کھال میں (بھس وغیرہ) بھرنا (تاکہ دیکھنے میں وہ زندہ معلوم ہو) ۔ (٦) ٹھونس کر بھر دینا ۔ (۷) ٹھسا دینا ؛ حلق تك کھلا دینا (کسی مریض کو) ۔ (۸) بکس میں جعلی ووٹ ڈالنا ۔ (۹) (تقریر میں کسی بات کی) بھرمار کر دینا ؛ (آدمی کے دماغ کو) (خیالات یا احساسات سے) بھر دینا ۔ (۱۰) (جوف ، درز وغیرہ) بھرنا ؛ بند کرنا ۔ (۱۱) (عامیانہ) (محدود جگہ میں ٹھساٹھس بھر دینا (آدمیوں کو) ؛ ہجوم کر دینا ۔ (۱۲) (چمڑا بنانے میں) چربی لگا کر چکنا کرنا ۔ (۱۳)روکنا ؛ رکاوٹ ڈالنا ۔ (۱۴) کسی مریض کو کھلا کر اس کے مرض کاعلاج کرنا یا غذا کھلا کر مرض کا علاج کرنا ۔

Stuff and nonsense / Stuff and stuff : (n) لغو ؛ مہمل ۔

Stuff gown : (n) (۱) اونی گون (وہ بیرسٹر پہنتے ہیں جنہیں ہنوز ریشمی جبہ پہننے کا حق نہیں ہے) ۔ (۲) جونیر بیرسٹر ۔

Stuff gownsman : (n) جونیر بیرسٹر ۔

Stuffed : (a) بھرا ہوا ؛ ٹھونسا ہوا ۔

Stuffed shirt : (n) قدامت پسند یا رجعت پسند معمولی قسم کا خوشحال شیخی باز شخص ۔

Stuffer : (n) (۱) بھرنے والا ؛ بھرنے کی مشین ۔ (۲) کوئی چیز جو لفافہ میں بل ، گوشوارہ یا نوٹس کے ساتھ اشتہار کے طور پر رکھ دی جائے ۔ (۳) فاضل دھاگوں یا ڈوریوں کا سلسلہ جو کپڑے میں اور خصوصاً قالین میں وزن بڑھانے یا اُسے موٹا کرنے کے لئے طولاً لگا دیا جاتا ہے ۔

Stuffily : (adv.) (۱) ٹھونس کر ؛ بھر کر ۔ (۲) بند ہو کر ۔

Stuffiness : (n) (۱) بند ہونا ۔ (۲) حبس ہونا ؛ (ناک ، حلق وغیرہ میں) رکاوٹ کا احساس ۔

Stuffing : (n) (۱) بھرنا ؛ بھرتی یا اس عمل کا نتیجہ ، اثر ۔ (۲) (ناک ، حلق وغیرہ میں) حبس زکام کی وجہ سے ؛ احساس جو اس سے پیدا ہو ۔ (۳) وہ چیز جس سے جوف بھرا جاتا ہے ؛ مسالے دار کٹا ہوا گوشت یا کوئی ایسی چیز جو مختلف اشیاء میں بھر کر پکاتے ہیں ۔ (۴) (چرم سازی) مچھلی کا تیل یا چربی ملنا ؛ مچھلی کا تیل یا چربی کا مرکب ۔ (۵)(کسی چیز کا) اندرونی حصہ ۔

To knock, beat, take the stuffing out of (a person , animal etc.) : کمزور کر دینا ؛ بے جان کر دینا ؛ پلپلا بنا دینا ؛ زعم ختم کر دینا ۔

Stuffing-box : (n) مشین کا وہ خانہ جس میں (کوئی چیز) بھری ہونے کی وجہ سے ہوا کی گنجائش نہ ہو ؛ صرف (اس میں) گز یا سلاخ اندر جا سکتی ہے ۔

Stuffing wheel : (n) گھومنے والا کھوکھلا ڈرم جس میں چمڑے پر روغن

لگاتے ہیں ۔

**Stuffless : (a)** بے مادہ ؛ بے مواد ۔

**Stuffover/ Stuffed-over : (a)** (۱) ٹھونس ٹھانس کر بھرا ہوا ؛ حد سے زیادہ پھولا ہوا ؛ بہت موٹا ۔ (۲) پوری طرح سے گدا وغیرہ لگا ہوا ۔

**Stuffy : (a)** (۱) (کمرا ، وادی وغیرہ) جس میں دم گھٹتا ہو ؛ جہاں ہوا بند ہو ؛ بند (ہوا) ۔ (۲) (امریکا) خفا ؛ کبیدہ خاطر ؛ روٹھا ہوا ۔ (۳) (عام) تنک مزاج ؛ نازک مزاج ؛ چڑچڑا ؛ زود رنج ۔ (۴) بوسیدہ ؛ فرسودہ ؛ پا مال ۔ (۵) حبس میں مبتلا ۔ (۶) بے لطف ؛ غیر دلچسپ ؛ ٹھس ۔ (۷) بے ہوا دار جگہ میں رہنے کا عادی ۔

**Stuggy : (a)** دیکھو Stocky

**Stuiver :** دیکھو Stiver

**Stull : (n) [G. 'Stollen'.]** (کان کنی) چبوترا یا چوترا یا لکڑی کا مکان تختوں سے ڈھکا ہوا جو کان کنوں کے لئے سہارے یا اڑواڑ کا کام دیتا ہے یا خام دھات لے جانے کے کام آتا ہے یا جو مزدوروں کو اوپر سے گرنے والے پتھروں سے بچاتا ہے ۔

**Stuller : (n)** چبوترا یا چوترا یا مچان لگانے والا یا اس پر کام کرنے والا ۔

**Stulm : (n) [G. 'Stolln'.]** (کان کنی) رستہ ؛ مدخل ۔

**Stultification : (n)** (۱) تردید ؛ تضحیک ؛ ابطال ؛ باطل کرنا ۔ (۲) (قانون) الزام دیوانگی ؛ دیوانہ ہونے کی حالت ۔

**Stultify : (v) [Late L. 'Stultificare'.]** (۱) تردید کرنا ؛ مہمل ثابت کرنا ؛ لغو ثابت کرنا (ایک بیان کا دوسرے بیان کو ، ایک مقرر کا دوسرے مقرر کو) ۔ (۲) (کسی واقعی یا اپنے آپ کو) مضحکہ خیز بنا دینا ؛ تضحیک کرنا ۔ (۳) باطل کر دینا (کسی چیز کو ، اپنے دعوے کو) ؛ اپنے فعل یا قول کی خود تردید کرنا ۔ (۴) بیکار بنا دینا ؛ نکارہ کر دینا یا بنا دینا ؛ بے فائدہ یا غیر اہم بنا دینا ۔ (۵) (قانون) دیوانگی کا الزام لگانا یا خلل دماغ کا ہونا ثابت کرنا ۔

**Stultiloquence : (n) [L. 'Stultiloquentia'.]** بیہودہ بکواس ؛ یاوہ گوئی ؛ بڑبڑاہٹ ۔

**Stultiloquent : (a)** (شاذ) بکواس کرنے والا ؛ یا وہ گو ۔

**Stultiloquential : (a)** دیکھو Stultiloquent

**Stultiloquently : (adv.)** بطور بکواس ؛ بك بك کرتے ہوئے ۔

**Stultiloquy : (n)** دیکھو Stultiloquence

**Stum : (n) [Du, 'Stom'.]** (۱) انگور یا سیب کا عرق جس میں اچھی طرح جوش نہ اٹھا ہو ؛ خصوصاً وہ جس کی تخمیر گندھك کی دھونی دے کر روك دی گئی ہو ؛ کچی انگوری شراب ۔ (۲) بے مزہ شراب جس میں کچی انگوری شراب ملا دی گئی ہو ۔

**Stum : (v)** (۱) جوش نہ اٹھنے دینا (شراب کے پیپے میں) ؛ دوا ڈال دینا تاکہ جوش نہ اٹھے ۔ (۲) کچی شراب ملا کر دوبارہ خمیر اٹھانا ۔

**Stumble : (n)** (۱) ٹھوکر کھانا ۔ (۲) غلطی ؛ بھول ؛ چوك ۔ (۳) اخلاقی قصور ؛ جرم ؛ لغزش ۔ (۴) ٹھوکر ۔ (۵) اتفاق سے پا جانا ۔

**Stumble : (v) [ON. 'Stumla'.]** (۱) ٹھو کر کھانا ۔ (۲) غلطی کرنا ؛ چوکنا ؛ لغزش کرنا ۔ (۳) الجھنا ؛ بگڑنا ؛ خفا ہونا (کسی بات پر) ۔ (۴) رکنا ؛تامل کرنا ؛ متامل ہونا ؛ پس و پیش ہونا (اخلاقی اصول کی بنا پر) ۔ (۵) اتفاق سے پا جانا ؛ اتفاق سے معلوم کر لینا یا دریافت کر لینا ؛ اتفاقاً آ جانا (کسی جگہ پر) ۔ (۶) (قدیم) پس و پیش میں ڈالنا ۔ (۷) غیر ارادی طور پر ٹکرا جانا (آدمی یا کسی چیز سے) ۔ (۸) الجھانا ؛ خفا کرنا ؛ الجھن میں ڈال دینا ۔ (۹) ڈگمگاتے ہوئے چلنا ۔ (۱۰) غیر متوقع طور پر ہونا یا واقع ہونا ۔

**To stumble at (on) the threshold :** آغاز میں ہی ناکامی ؛ خفگی یا نحوست کا سامنا ہو جانا ۔

**Stumble along : (v)** قدم قدم پر ٹھوکر (کھاتے ہوئے چلنا) ۔

**Stumblebum : (n)** (۱) چھوٹا ، بھدا یا نا اہل مکا باز ۔ (۲) بھدا ؛ نالائق ؛ غلط کار شخص ۔

**Stumbler : (n)** ٹھوکر کھانے والا ؛ پس و پیش میں ڈال دینے والا ؛ مشکل سوال یا مسئلہ ۔

**Stumbling-lock : (n)** (۱) مانع ؛ رکاوٹ ؛ سنگ راہ ۔ (۲) پریشانی ؛ پیچیدگی ؛ الجھن ۔

**Stumblingly : (adv.)** گرتا پڑتا ؛ ٹھوکریں کھاتا ہوا ۔

**Stumbly : (a)** (۱) ٹھوکریں کھانے والا ۔ (۲) ٹھوکروں سے بھرا ہوا ؛ جہاں ٹھوکر لگے ۔

**Stumer : (n) [Origin unkn.]** (۱) (عامیانہ) بیکار چیك ؛ جعلی چیك ۔

(۲) جعلی سکہ ؛ جعلی نوٹ ۔ (۳) گھوڑا جو دھوکا سے کر گھڑدوڑ میں شامل کرا لیا گیا ہو ۔ (۴) بے کار آدمی ؛ ناٹیں ناٹیں فش ؛ بالکل ناکامیاب شخص ۔ (۵) غلطی ۔

Stummel : (n) [G.] تمباکو کے پائپ کی کٹوری اور ڈنڈی ۔

Stump : (n) [MLG. 'Stump, Stumpe'.] (۱) کسی ٹوٹے یا کٹے ہوئے عضو کا بچا ہوا حصہ ؛ ٹھنٹھ ؛ ٹنڈ ؛ ٹھونٹ ؛ مڈّہ ۔ (۲) ٹوٹے ہوئے دانت کی جڑ ۔ (۳) پنسل کا ٹکڑا ؛ سگار کا ٹکڑا (جو بیکار ہو گیا ہو) ۔ (۴) پرانا بیکار برش ۔ (۵) (جمع) (مزاحاً) ٹانگیں؛ لکڑی کی ٹانگ ۔ (۶) درخت کا ٹھنٹھ جس پر مقرر کھڑا ہو کر تقریر کرے ؛ سیاسی تقریر کی جگہ یا موقع ۔ (۷) (کرکٹ) (تین وکٹوں میں سے ایک) وکٹ ؛ ڈنڈا ۔ (۸) تنا (درخت کا) ۔ (۹) کٹی ہوئی دم ۔ (۱۰) (بحری) مستول کا نچلا حصہ (جبکہ بالائی حصہ ٹوٹ گیا ہو) ۔ (۱۱) مٹنیٰ ۔ (۱۲) ناٹا کھوٹا آدمی ۔ (۱۳) پودے کا ڈنٹھل (پتے ہٹائے جانے کے بعد) ۔ (۱۴) (جمع) خشخشی بال ؛ کھونٹی ۔ (۱۵) تالے یا قبضے کی نکلی ہوئی میخ یا کیل ۔ (۱۶) گھڑی ساز کی چھوٹی نہائی ۔ (۱۷) کھمبا یا چھوٹا ستون جو کسی چیز کا سہارا نہ ہو ۔ (۱۸) (عام) وکٹ کیپر ۔

To buy on the stump : (لکڑی) درخت کے کٹنے سے پہلے ہی خریدنا ۔

To draw the stumps : (کرکٹ) کھیل روک دینا ۔

To go on the stump/ To take the - : دیہاتوں میں جا کر سیاسی تقریر کرتے پھرنا (امیدوار کی حیثیت سے یا کسی تحریک کی حمایت میں) ۔

To stir one's stumps : تیزی سے چلنا یا ناچنا ۔

Up the stump : (عام) حیرت زدہ ؛ مبہوت ؛ سکتے میں ۔

Stump : (n) [Fr. 'Estompe'.] اسٹمپ ؛ لپٹے ہوئے کاغذ یا کسی اور چیز کا چھوٹا سا بیلن جس کے دونوں سرے مخروطی ہوتے ہیں اور جو ڈرائنگ میں پنسل کی لکیروں کو ہلکا کرنے میں کام آتا ہے ۔

Stump : (n) (۱) بھاری قدم یا چال (لنگڑے یا مصنوعی ٹانگوں والے کی) ۔ (۲) کوئی مشکل اور خطرناک کام کرنے کی للکار ۔

Stump : (a) (۱) گھسا ہوا ؛ گھس کر ٹھنٹھ بنا ہوا ۔ (۲) کٹے ہوئے یا ناقص عضو کے لئے بھی کہا جاتا ہے ۔

Stump : (v) (۱) اکڑی ہوئی ٹانگوں سے کھٹ پٹ کرتے چلنا (جیسے کوئی لکڑی کے پاؤں سے چلتا ہے) ۔ (۲) (بول چال) (سوال وغیرہ کا انسانوں کو) چکر میں ڈال دینا ؛ الجھن میں ڈال دینا ۔ (۳) (کرکٹ) (کھیلنے والے کو جب وہ مقررہ دائرے سے باہر ہو) وکٹ پر گیند مار کر آؤٹ کر دینا ۔ (۴) سیاسی تقریر بازی کرنا ؛ (کسی حصۂ ملک میں) عوام میں سیاسی تقریر کرتے پھرنا (الیکشن کے سلسلے میں) ۔ (۵) (عام) مطالبہ ادا کرنا ؛ (روپیہ) نکال کر دینا ۔ (۶) (عام) قلاش یا کنگال بنا دینا ؛ قلاش ہو جانا ۔ (۷) (عام) پیدل چلنا ۔ (۸) جڑ اکھاڑنا ؛ بیخ کنی کرنا ؛ اکھاڑ پھینکنا ۔ (۹) ٹھنٹھ یا کھونٹی صاف کرنا (کھیت سے) ۔ (۱۰) ٹھوکر کھانا ۔ (۱۱) للکارنا ؛ چیلنج دینا (کسی آدمی کو) کوئی کام کرنے کے لئے ۔

Stump : (v) (ڈرائنگ) اسٹمپ سے کام لینا ؛ پنسل کی لکیروں کو ہلکا کرنا ۔

Stump-bed/ -bedstead : (n) پلنگ جس میں پایہ نہ ہو ۔

Stump-end : (n) (۱) کٹی ہوئی دم کا سرا ۔ (۲) چیک کی کتاب کا مثنی ۔

Stump foot : (n) بھرا ہوا پاؤں ۔

Stump-jumper : (n) (۱) (عام) دیکھو Stump-speaker ۔ (۲) (عام) دیہاتی ؛ غیر ترقی یافتہ علاقے کا رہنے والا ۔

Stump-knocker : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Stump-leg : (n) ٹخنے کے پاس سے کٹا ہوا پاؤں ؛ پیر بھرا ۔

Stump-mast : (n) (۱) نیچا مستول جس میں اوپر کے مستول کا (حصہ) نہ ہو ۔ (۲) ٹوٹا ہوا مستول ۔

Stump sock : (n) مخصوص قسم کا موزہ جو کٹے ہوئے پیروں پر پہنا جاتا ہے ۔

Stump-speaker : (n) سیاسی مقرر ۔

Stump-speaking : (n) سیاسی تقریر بازی ۔

Stump-speech : (n) تقریر جو سیاسی جد و جہد کے درمیان کی جائے ۔

Stump-sucker : (n) کونپل جو تنے سے پھوٹے ۔

Stump-tail : (n) (۱) کتا جس کی دم کاٹ لی گئی ہو ۔ (۲) ایک قسم کی آسٹریلیائی چھپکلی ۔

Stump up : (v) (۱) جڑیں اکھاڑنا ۔ (۲) (گھوڑے کو) زیادہ کام لے کر یا بوجھ ڈال کر تھکا دینا ؛ کثرت استعمال سے بالکل گھس ڈالنا ۔

Stump work : (n) ایک قسم کی ابھرواں کشیدہ کاری جو سترھویں صدی عیسوی میں انگلستان میں بہت مقبول تھی۔

Stumpage : (n) (۱) بے کٹے ہوئے درخت کی قیمت : سرکاری جنگل سے درخت کاٹنے کا محصول۔ (۲) بے کٹے ہوئے درخت۔

Stumper : (n) (۱) بے ڈھب سوال : چکر میں ڈالنے والا مسئلہ وغیرہ۔ (۲) (کرکٹ) بلے باز کو وکٹ پر گیند مار کر آؤٹ کرنے والا (جب وہ مقررہ دائرے سے باہر ہو) : وکٹ کیپر۔ (۳) درخت کاٹنے والا یا کاٹنے میں ماہر۔ (۴) سیاسی مقرر یا تقریر باز۔

Stumpily : (adv.) چھوٹے قد اور گٹھے ہوئے جسم کے ساتھ۔

Stumpiness : (n) چھوٹا اور گٹھا ہوا ہونا : چھوٹا اور موٹا ہونا۔

Stumping : (n) بعض پودوں کی ڈالیوں کو کاٹ کر انہیں زمین میں گاڑ کر اگانے کا طریقہ۔

Stumpish : (n) ٹھنٹھ جیسا۔

Stumpland : (n) وہ علاقہ یا زمین جہاں ٹھنٹھ کثرت سے ہوں۔

Stumpless : (a) بے ٹھنٹھ کا : جس میں ٹھنٹھ نہ ہوں۔

Stumpwood : (n) درخت کے تنے کے نچلے حصے کی لکڑی۔

Stumpy : (n) (۱) ٹھنٹھ جیسا : چھوٹا اور موٹا۔ (۲) ٹھنٹھوں سے بھرا ہوا (کھیت)۔ (۳) (گھاس) جس کے سخت پتے ہوں۔ (۴) جو گھِس کر ٹھنٹھ بن گیا ہو۔

Stumpy : (n) (۱) تکونی بادبان والا بجرہ۔ (۲) (عام) روپیہ : زر۔ (۳) چھوٹا اور موٹا شخص یا جانور۔

Stun : (n) (۱) ہوش غائب کر دینا : تحیر : صدمہ۔ (۲) پتھر کی سطح کا نقص۔ (۳) (اسنوکر کھیل میں Snooker) لمبی چھڑ کی متعدد ضربوں میں سے ایک۔

Stun : (v) [OFr. 'Estoner'.] (۱) (آواز کا) کانوں کو سُن کر دینا : ہوش غائب کر دینا : اڑا دینا۔ (۲) (ضرب کا یا صدمے کا کسی شخص کو) بے ہوش کر دینا : اس قدر متاثر کرنا کہ چکر کھا کر گر پڑے : ہوش حواس غائب کر دینا : کمر توڑ دینا۔ (۳) پتھر یا معدنی شے کی سطح کو چھیل دینا یا بھربھرا بنا دینا تاکہ اس کی پرت اتاری جا سکے : آرے سے چیرنے میں سطح کو چھیلنا۔ (۴) (پتھر کا) پرت اترنا : چھِل کر کھپچیاں بنانا۔

Stundism : (n) روس کے ایک مذہبی فرقے کی رسم یا تحریک جس نے کلیسا کی رسوم کو ترک کر دیا تھا اور اپنے عقیدے کی بنا بائبل کے روسی ترجمے پر رکھی تھی جو ۱۸۶۱ء میں ہوا تھا۔

Stundist : (n) [Russ. 'Shtundist'.] روس کے کسانوں کے ایک انجیلی مذہبی فرقے کا رکن جس نے کلیسا کے رسوم کو ترک کر دیا تھا اور اپنے عقیدے کی بنا بائبل کے روسی ترجمے پر رکھی تھی جو ۱۸۶۱ء میں ہوا تھا۔

Stung : (a) ڈنک مارا ہوا۔

Stunk : (a) دیکھو Stink

Stunkard : (a) [Origin unkn.] ضدی : ہٹیلا : اکل کھرا : بد مزاج اور ضدی۔

Stunned : (a) متحیر : بے ہوش : مبہوت : مخبوط۔

Stunner : (n) (۱) متحیر کر دینے والی چیز : مخبوط کر دینے والی چیز : غضب کی چیز : قیامت کی چیز۔ (۲) اعلیٰ درجے کی چیز : غضب کا حسین ، قابل وغیرہ۔

Stunning : (a) (۱) متحیر کرنے والا : مخبوط کرنے والا۔ (۲) نہایت عمدہ : غضب کا : قیامت کا : نہایت حسین : دلکش۔

Stunningly : (adv.) بے حد : بے انتہا : حیرت انگیز طور پر۔

Stunpoll : (n) [f. Stone + poll.] کند ذہن شخص : غبی شخص : بیوقوف۔

Stunsail : (n) دیکھو Studding-sail

Stunt : (n) (۱) باڑھ کا رک جانا۔ (۲) وہ مخلوق جس کی باڑھ روک دی گئی ہو۔ (۳) ضد : ہٹ۔ (۴) پودوں کی ایک بیماری جس سے ان کی باڑھ رک جاتی ہے۔

To take (the) stunt : ضد کرنا۔

Stunt : (n) [Origin unkn.] (۱) کھیل کود یا نمائش کی کاروائی۔ (۲) بہترین کام : کمال : کارنمایاں : خاص کرتب : وہ کام جس میں اپنا کمال دکھانا مقصود ہو : اشتہاری حرکت : سٹنٹ۔

Stunt : (v) کرتب دکھانا (خصوصاً موٹر یا ہوائی جہاز چلانے والے کا)۔

Stunt : (a) [OE. 'Stunt'.] (۱) ضدی : ہٹیلا : خفا۔ (۲) جس کی باڑھ یا ترقی رک گئی ہو۔ (۳) چھوٹا اور موٹا : بونا : پست قد۔ (۴) (موڑ یا خم) یکایک : بے ربط۔

Stunt : (v) باڑھ روکنا ؛ باڑھ مارنا ؛ ترقی یا نشو و نما کو روکنا ۔

Stunt : (v) (اسکاچستان) دیکھو Stamp

Stunt-head : (n) خندق کا تختہ بند سرا جو پانی کا بڑا نل یا گندہ آب ریز بچھانے کے لئے کھودی گئی ہو۔

Stunt man : (n) وہ شخص جو خطرناک کرتب میں ایکٹر کا دو پارٹ ادا کرتا ہے ۔

Stunted : (a) جس کی باڑھ ماری گئی ہو یا ترقی رک گئی ہو؛ ٹھنٹھ ۔

Stuntedly : (adv.) باڑھ مارتے ہوئے ۔

Stuntedness : (n) باڑھ مارا جانا ۔

Stunter / Stuntist : (n) کرتب دکھانے والا ۔

Stunty : (a) محض دکھاوے کے لئے ؛ محض ظاہری نمود و نمائش کے ساتھ ۔

Stupa : (n) [Skr. 'Stupa'.] ٹوپ ؛ گنبد بُدھ ۔

Stupe : (n) [L. 'Stup(p)a'.] (۱) فلالین کا ٹکڑا وغیرہ جسے گرم پانی میں ڈال کر نچوڑتے ہیں اور اس سے جسم کے کسی حصے کی سینک کرتے ہیں ؛ رفادہ ؛ٹکواپٹی ؛ سٹوپ ۔

Stupe : (v) فلالین وغیرہ کے ٹکڑے کو گرم پانی میں ڈال کر اس سے سینک کرنا ۔

Stupe : (n) بیوقوف شخص ؛ Stupid کا مخفف ۔

Stupefacient : (a) [L. 'Stupefaciens'.] مخدر ؛ مدھوش کرنے والا ۔

Stupefacient : (n) مخدر دوا ۔

Stupefaction : (n) [Fr.] (۱) مدھوشی ؛ تخدیر ۔ (۲) بہت حیرت ۔

Stupefier : (n) مدھوش کرنے والا ؛ مخبوط کرنے والا ۔

Stupefy / Stupify : (v) [Fr. 'Stupefier'.] (۱) مدھوش کر دینا ؛ مخبوط کر دینا ؛ دماغ مختل کر دینا ۔ (۲) حیرت زدہ کر دینا ؛ متحیر کر دینا ؛ ہکا بکا کر دینا ؛ بھونچکا کر دینا ۔

Stupefyingly : (adv.) مدھوش یا حیرت زدہ کرتے ہوئے ۔

Stupend : (a) عظیم الشان ؛ عظیم ؛ زبردست ؛ نہایت سخت ؛ سنگین ۔

Stupendous : (a) [L. 'Stupendus'.] (مزاحاً) دیکھو Stupend

Stupendously : (adv.) نہایت ؛ بے حد ۔

Stupdousness : (n) عظمت ؛ نہایت زبردست یا سنگین ہونا (جرم وغیرہ کا) ۔

Stupeous/ Stuppeous : (a) [L. 'Stuppeus'.] (حیوانیات) (وہ کیڑا) جس کے بال ٹوٹی ہوئی رسی کے سرے کی طرح لمبے گچھے دار ہوں ؛ سنیلا ۔

Stupid : (a) [Fr.'Stupide' or L. 'Stupidus'.] (۱) مدھوش ؛ مخبوط ۔ (۲) کند ذہن ؛ غبی ؛ ٹھس ؛ بیوقوف ؛ احمق ۔ (۳) بیوقوفی کی ؛ بے تکی (بات وغیرہ) ۔ (۴) بے لطف ؛ پھیکا ۔ (۵) بے حس ؛ مردہ دل ۔ (۶) خلاف عقل ؛ غیر منطقی ؛ لغو ؛ مہمل ۔

Stupid : (n) بے وقوف آدمی ۔

Stupidity : (n) (۱) کند ذہنی ؛ بے وقوفی ۔ (۲) بے وقوفانہ حرکت یا خیال ۔

Stupidly : (adv.) (۱) بے وقوفی سے ؛ بے وقوفوں کی طرح ۔ (۲) بے لطفی سے ۔

Stupidness : (n) بے وقوف ہونا ؛ احمق پن ۔

Stupor : (n) [L.] (۱) (مرضیات) مدھوشی ؛ مخبوط الحواسی ؛ غفلت ؛ بد حواسی ۔ (۲) استعجاب کی حالت جس میں آدمی کچھ نہ کر سکے ؛ منہ کھول کر رہ جانا ۔ (۳) بے حسی ۔

Stuporific : (a) مدھوش کر دینے والا ؛ مخدر ؛ بدحواس کر دینے والا ۔

Stuporose : (a) (۱) مخدر ۔ (۲) ہوشربا ۔ (۳) مدھوش ۔

Stuporous : (a) دیکھو Stuporose

Stupose : (a) دیکھو Stupeous

Stupp : (n) [G.] سیاہ تہ نشیں مادہ جو پارہ کی تقطیر میں حاصل ہوتا ہے ۔

Stuprum : (n) [L.] (۱) (روسی قانون) کنواری عورت کے ساتھ مباشرت جو کنیز یا داشتہ نہ ہو ۔ (۲) ناجائز جنسی تعلقات ؛ زنا ۔ (۳) عورت کی بدچلنی یا بدکاری ۔

Stupulose : (a) [L. 'Stupulosus'.] روئیں دار ۔

**Sturdied : (a)** دوران سر میں مبتلا ۔

**Sturdily : (adv.)** مضبوطی سے : زور شور سے : زبردست طریقے سے ۔

**Sturdiness : (n)** مضبوطی : قوت : گٹھا ہوا ہونا ۔

**Sturdy : (a)** [OFr. 'Esturdi, Estourdi'.] (۱) مضبوط جسم کا : قوی ہیکل : موٹا تازہ : ہٹا کٹا ۔ (۲) مضبوط : قوی : گٹھا ہوا (جسم وغیرہ) ۔ (۳) سخت : زبردست (مزاحمت ، مقابلہ وغیرہ) ۔ (۴) (بھیڑ) جسے دوران سر ہوتا ہو ۔ (۵) پُر زور : زور دار : زور کا (اسلوب بیان) ۔ (۶) پکا : ثابت قدم : ثابت قدمانہ ۔

**Sturdy : (n)** (۱) بھیڑوں کا دوران سر جو دماغ میں کینچوے ہونے کی وجہ سے ہوتا ہے ۔ (۲) بعض قسم کی گھاس کا نام جن سے بیہوشی ہوتی ہے ۔ (۳) مضبوط آدمی : قوی ہیکل آدمی ۔

**Sturdy beggar : (n)** ہٹا کٹا فقیر ۔

**Sturgeon : (n)** [AFr.] سگ ماہی : اسٹر جن : بڑی قسم کی مچھلی جو شارک سے مشابہ ہوتی ہے ۔

**Black sturgeon/ Lake- / Ohio-/ Red- / Rock- / Stone- :** شمالی امریکا کی جھیلوں کی سگ ماہی ۔

**Great white sturgeon/ Isinglass- / Russian :** بحر اسود اور بحیرہ خزر کی سگ ماہی ۔

**Small sturgeon/ Ruthenian- :** چھوٹی سگ ماہی ۔

**Sturionian : (n)** [mod. L. 'Sturiones'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

**Sturm and Drang : (n)** [G.] دیکھو Storm and stress

**Sturnella : (n)** [L. 'Sternus'.] عصفوری پرندوں کی ایک جنس ۔

**Sturnidae : (n)** عصفوری پرندوں کا ایک خاندان : ساریّے ۔

**Sturnine : (a)** [L. 'Sturninus'.] سار سے متعلق یا مشابہ ۔

**Sturnoid : (a)** مینا نما : سار نما ۔

**Sturnus : (n)** [L.] مینا : سار ۔

**Sturshum/ Sturtion : (n)** دیکھو Nasturtium

**Sturt : (n)** (ٹین کی کان کنی) بڑا منافع جو منافع بالجنس (کان کنوں کا) بے کر کیا گیا ہو ۔

**Sturt : (n)** [ME.] (اسکاچستان) ہنگامہ : شورش : بلوہ ۔

**Sturt : (v)** [ME. 'Sturtle'.] گھبرا دینا : بوکھلا دینا : دق کرنا : تنگ کرنا ۔

**Stuss : (n)** [Yiddish. 'Shtos, Stos'.] (تاش سے) جوئے کا ایک کھیل ۔

**Stut : (v)** [late ME. 'Stutte'.] ہکلانا : ہکلا کر بولنا ۔

**Stutter : (n)** ہکلا : ہکلانے والا : توتلا ۔

**Stutter : (n)** ہکلانے کا فعل : ہکلانے کی عادت ۔

**Stutter : (v)** (۱) ہکلانا ۔ (۲) ہکلا کر کہنا ۔

**Stutterer : (n)** دیکھو Stutter

**Stutteringly : (adv.)** ہکلا ہکلا کر ۔

**Stuttgart('s) disease / -dog/ -plague/ -syndrome : (n)** ایک قسم کا متعدی بخار جس سے گردہ پر اثر پڑتا ہے ۔

**Sty : (n)** [OE. 'Sti'.] (۱) سوروں کا باڑا : سورخانہ ۔ (۲) (مجازاً) ذلیل یا گندہ مکان ۔ (۳) قحبہ : چکلا ۔

**Sty : (n)** [Deducted from Styany.] گوہانجنی : گوہیری : انجن ہاری : شعیرہ : (پھنسی جو پلک کے نیچے نکل آتی ہے) ۔

**Sty : (v)** [OE. 'Stigian'.] سور باڑے میں رہنا یا رکھنا : ذلیل یا گندے مکان میں رہنا یا رکھنا ۔

**Styan : (n)** [OE. 'Stigend'.] گوہانجی : گوہیری ۔

**Styany : (n)** دیکھو Styan

**Styca : (n)** [ONorth. 'Stycas'.] سترہویں ، اٹھارہویں اور انیسویں صدی میں نارتھمبریا میں رائج تانبے کا ایک سکہ ۔

**Styfsiekte/ Styziekte : (n)** مویشیوں کی ایک بیماری جس میں ان کے جسم کی ساخت میں نقص آ جاتا ہے اور لنگڑے ہو جاتے ہیں ۔

**Stygian : (a)** [L. 'Stygius'.] (۱) عالم زیریں کا : دوزخ کا : جہنمی : اسٹائکس کا (Styx یونانی دیومالا میں عالم زیریں یا دوزخ کا ایک دریا ہے) ۔ (۲) تاریک : اندھیرا : بھیانک ۔ (۳) موت کا سا ۔

**Stylar : (a)** [f. 'Style+ -ar'.] طرز تحریر سے متعلق۔

**Stylaster : (n)** [mod. L.] (حیوانیات) آبی حوین کی ایک جنس۔

**Stylate : (n)** (۱) (نباتیات) گردنِ بقچہ دار؛ جس میں گردنِ بقچہ ہو۔ (۲) (حیوانیات) ابرہ دار؛ سہم دار؛ ابرہ نما؛ ابری؛ سہمی؛ ابریہ۔

**Style : (n)** [Fr.] (۱) قدیم زمانے کا آلہ جس کا ایک سرا نوکدار ہوتا تھا اور اس سے موم کی تختی پر لکھتے تھے، دوسرا سرا کندہ ہوتا تھا اور مٹانے کے کام آتا تھا؛ لکھنے کی سلائی؛ اسٹائل۔ (۲) قلم یا پنسل۔ (۳) اسٹائل کی شکل کی کوئی چیز مثلاً کندہ کاری کی سوئی یا ابریہ یعنی وہ سوئی کی شکل کی چیز جو کنپٹی کی ہڈی کے نیچے نکلی ہوئی ہوتی ہے؛ ابرہ۔ (۴) طرز؛ اسلوب (تقریر، تحریر یا کسی کام کے کرنے کا)۔ (۵) اسلوب بیان؛ طرز ادا (شاعر یا انشا پرداز کا)؛ طرز (مصور یا کسی اور صناع کا)۔ (۶) القاب؛ پورا نام یا پورا خطاب؛ کسی چیز کا پورا نام۔ (۷) امتیازی شان؛ خاص رنگ (خصوصاً وضع اور آداب معاشرت وغیرہ میں)۔ (۸) وضع؛ انداز؛ قسم؛ طریقہ۔ (۹) شکل؛ ساخت؛ نمونہ۔ (۱۰) ادبی تصنیف کی علامت۔ (۱۱) نوکدار قلم سے مشابہ بھونکنے کا ہتھیار۔ (۱۲) (جراحی) کند زخم سلائی۔ (۱۳) نوکدار قلم؛ خامہ۔ (۱۴) سوئی۔ (۱۵) دھوپ گھڑی کی سوئی؛ لوہے کی چھڑی جو دھوپ گھڑی کی سوئی کا کام دے۔ (۱۶) (نباتیات) گردن بقچہ؛ بیضہ دان کا پتلا بڑھا ہوا حصہ جس پر سر بقچہ قائم ہوتا ہے۔ (۱۷) حشرات کے مبرز کا سخت بال جیسا ابھار؛ دو پرہ کیڑے کے محاس کا بال۔ (۱۸) (حیوانیات) ابرہ؛ چھوٹا، پتلا اور نوکدار عضو؛ سوزن اسفنج جو ایک سرے پر نوکدار ہو۔ (۱۹) (اسکاچستانی قانون) دستاویز تیار کرنے کا مستند فارم۔ (۲۰) قانونی اصطلاح۔ (۲۱) طریقہ؛ طور؛ رویہ۔ (۲۲) برتاؤ؛ روش؛ سلوک۔ (۲۳) مذاق؛ پسند۔ (۲۴) تاریخ لکھنے کا ایک طریقہ۔

**Decorated styles :** کلیسائی طرز عمارت جو انگلستان میں ۱۲۷۲ء سے ۱۳۷۷ء تک رائج تھا اور اس کی خصوصیت پتھر کا اور ہر طرح کا بھاری آرائشی کام تھا۔

**Early English styles :** کلیسائی طرز عمارت جو انگلستان میں عہد وسطیٰ میں رائج تھا اس کی خصوصیات یہ تھیں: نوکدار محراب، طشتری اور پتھر کا ہلکا آرائشی کام۔

**Lapidary style/ Monumental - :** قبر کے کتبوں کا طرز۔

**New style :** سن کے ساتھ آتا ہے، اس سے مراد یہ ہے گریگوری تقویم کے مطابق (مخفف N.S.)؛ طرز جدید؛ تقویم گریگوری۔

**Old style :** سن کے ساتھ آتا ہے، جس سے مراد یہ ہے جو لینی تقویم کے مطابق (مخفف O.S.)؛ طرز قدیم؛ تقویم قیصری۔

**Perpendicular styles :** کلیسائی طرز عمارت جو انگلستان میں ۱۳۵۰ء سے ۱۶۰۰ء تک رائج تھا، اس کی خصوصیات یہ تھیں: پتلے ستون اور بڑے بڑے دریچے جو عمودی اور افقی خطوط سے تقسیم کئے جاتے تھے۔

**Style : (v)** (۱) مخاطب کرنا (کسی نام، لقب یا خطاب سے)۔ (۲) خامہ سے خاکہ بنانا۔ (۳) مخصوص طرز دینا۔ (۴) روایتی طرز کے مطابق۔ (۵) مروج طرز کے مطابق بنانا؛ نئی طرز کا بنانا؛ فیشن ایبل بنانا۔

**Style :** Stile کا غلط ہجہ۔

**-style : (Suffix)** لاحقہ بمعنی "ستون والا"۔

**Style book : (n)** مروجہ یا مستند طرزوں کی کتاب۔

**Style of life : (n)** (کسی شخص کا) طور طریقہ؛ ڈھنگ؛ روش؛ طرز؛ انداز۔

**Style of writing : (n)** طرز تحریر۔

**Style pen : (n)** سوئی قلم۔

**Style up : (v)** وضع دار بنانا؛ مروجہ فیشن کے مطابق بنانا۔

**Styled : (a)** طرز کا۔

**Styledom : (n)** فیشن کی دنیا۔

**Styleless : (a)** غیر وضع دار۔

**Stylelike : (a)** ابرہ نما؛ نوکیلا۔

**Styler : (n)** طرز نکالنے والا؛ طرز پر مشورہ دینے والا۔

**Stylet : (n)** [Fr. 'Stilet'.] (۱) (جراحی) تار قناطیر؛ تار جو ربر کی نلکی میں اسے سخت کرنے کے لئے یا صاف کرنے کے لئے لگا دیتے ہیں؛ پتلی زخم سلائی۔ (۲) (حیوانیات) ابرہ؛ سہم۔ (۳) نابیناؤں کے لکھنے کی ایک قسم کی پنسل۔ (۴) کندہ کرنے کا اوزار۔ (۵) خنجر؛ پیش قبض۔ (۶) پھول دینے والے پودوں کا گردنِ بقچہ۔ (۷) ایک پتلا نوکدار اوزار؛ سوجا۔

Styleted : (a) ابرہ دار ؛ سہم دار ۔

Styletiform : (a) ابرہ نما ؛ سلائی نما ؛ سوجا سے مشابہ ۔

Stylidium : (n) [mod. L.] پیوستہ چہر پودوں کی ایک جنس ۔

Styliferous : (a) (نباتیات ، حیوانیات) ابرہ دار ؛ بقچہ گردن دار ۔

Styliform : (a) ابرہ نما ؛ گردن نما ؛ اسٹائل کی شکل کا ۔

Styling : (n) (۱) خامہ سے بنائی ہوئی نقش و نگار ۔ (۲) طرز تحریر درست کرنا ۔ (۳) وضع دار بنانا ؛ وضع بدلنا ۔

Stylish : (a) وضع دار ؛ شان دار ؛ خاص وضع یا خاص رنگ کا ۔

Stylishly : (adv.) ایک امتیازی شان سے ؛ خاص وضع یا خاص رنگ میں ۔

Stylishness : (n) وضع داری ؛ شان دار ہونا ۔

Stylism : (n) اسلوب پرستی ۔

Stylist : (n) (۱) صاحب طرز ؛ صاحب اسلوب ؛ وہ انشا پرداز جو ایک خاص رنگ اور عمدہ اسلوب بیان رکھتا ہے ۔ (۲) وہ شخص جو اچھا اسلوب بیان اختیار کرنے کی کوشش کرتا ہے ؛ جو طرز ادا کا خاص طور پر خیال رکھتا ہے ۔ (۳) ادبی اسلوب کا نقاد ۔ (۴) اچھا کھلاڑی ۔ (۵) طرز کا اختراع کرنے والا ۔

Stylistic : (a) اسلوب بیان کے متعلق ؛ طرز تحریر کے متعلق ۔

Stylistic : (n) اسلوبیات ۔

Stylistically : (adv.) اسلوب بیان کے لحاظ سے ۔

Stylistics : (n) اسلوبیات ۔

Stylite/ Stylites : (n) [eccl. Gr. 'Stylites'.] منارہ نشیں راہب ؛ قرون وسطیٰ کا راہب جو منارہ پر رہا کرتا تھا ؛ راہب منارہ ۔

Stylitic : (a) منارہ نشیں راہب سے متعلق ۔

Stylitism : (n) منارہ نشینی ۔

Stylization : (n) رسمی بنانا ؛ آرٹ کی کسی چیز کو کسی رسمی طرز پر ڈھالنا ۔

Stylize : (v) رسمی بنانا؛ فن کی کسی چیز کو کسی رسمی طرز پر ڈھالنا ۔

Stylized : (a) رسمی ؛ رسمی طرز پر ڈھالا ہوا ۔

Stylo : (n) Stylograph یا Stylographic کا مخفف ۔

Stylo- : جزو ترکیبی بمعنی "ابریہ کا یا اس سے متعلق" ۔

Stylo-/ Styl- : جزو ترکیبی بمعنی "ستون" ۔

Stylo : (n) آسٹریلیا کا ایک پھلی دار پودا (مویشیوں کے چارہ کے لئے) ۔

Stylobata : (n) [L.] (تعمیرات) ستونوں کی کرسی ۔

Stylobate : (n) دیکھو Stylobata

Stylocerite : (n) (حیوانیات) قشریہ کے پہلے محاس کا ابھار جو اکثر خار دار ہوتا ہے ۔

Styloglossal : (a) ابری لسانی عضلہ سے متعلق ۔

Styloglossus : (n) ابری لسانی عضلہ ؛ وہ عضلہ جو زائد ابری سے نکل کر زبان میں جاتا ہے ۔

Stylograph : (n) سوئی قلم ؛ نوکدار قلم ؛ ایک طرح کا سوت قلم جس میں پتی کی جگہ سوئی لگا کر لکھتے ہیں ۔

Stylographic : (a) سوئی قلم کا ۔

Stylographic pen : (n) سوئی قلم ۔

Stylographically : (adv.) سوئی قلم سے ۔

Stylohyal : (a) ابری لامی ؛ کنپٹی اور زبان کی جڑ کے عضلہ سے متعلق ۔

Stylohyoid : (a) کنپٹی اور زبان کی جڑ کا عضلہ وغیرہ ؛ ابری لامی ۔

Styloid : (n) [mod. L. 'Styloides'.] (حیوانیات ، تشریح) ابریہ ؛ سوئی کی شکل کی چیز جو کنپٹی کی ہڈی کے نیچے نکلی ہوئی ہے ؛ زائدہ ابری ۔

Styloid : (a) ابری ؛ ابریہ سے متعلق ؛ سہمی ۔

Styloid process : (n) (تشریح ، حیوانیات) زائدہ ابری ؛ زائدہ سہمی ۔

Stylolite : (n) [Gr. 'Sylos' + -lite.] (ارضیات) سنگ عمودی ؛ استوانہ نما یا ستونی چونے کا پتھر ۔

Stylolitic : (a) سنگ عمودی سے متعلق ۔

**Stylomandibular : (a)** ابری فکی ۔

**Stylomastoid : (a)** ابری حلمی ۔

**Stylomaxillary : (a)** ابری فکی ۔

**Stylometer : (n)** ستون پیما ۔

**Stylometry : (n)** اسلوب پیمائی ۔

**Stylommatophorous : (a)** پھیپھڑے دار معدہ پا کی ایک جنس یا خاندان سے متعلق ۔

**Stylopodium : (n)** (نباتیات) گھینگا ۔

**Stylospore : (n)** (نباتیات) غبیرہ : بعض سما روغ کا بے بیضہ دان بذرہ جو چھوٹے رشتہ نما خلیہ کے اوپر ہوتا ہے ۔

**Stylostegium / Stylotegium : (n)** بعض مداریہ پودوں کے گردن بقچہ کے گرد کا اندرونی تاج گل ۔

**Stylus/ Stilus : (n)** [L. 'Stilus'.] دیکھو Stilus

**Stymie : (n)** [Origin unkn.] (گولف) وہ موقع جب ایک کھلاڑی کی گیند اور گچی کے درمیان اس کے حریف کی گیند پڑی ہو (جب کہ دونوں کی گیندوں کے درمیان چھ انچ سے کم فاصلہ ہو) ۔

**To lay a stymie :** رکاوٹ ڈالنا : مزاحم ہونا ۔

**Stymie : (v)** (۱) حریف کا کھلاڑی کی گیند اور گچی کے درمیان اپنی گیند حائل کر دینا ۔ (۲) حائل ہونا : روکنا : مسدود کرنا : رکاوٹ ڈالنا : مزاحم ہونا ۔

**Stymphalian : (a)** [L. 'Stymphalius'.] (یونانی اساطیر) ارکیڈیا ضلع اسٹم پھیلس سے متعلق جہاں آدم خور شکاری پرندے رہتے تھے جن کو مارنا ہرکیولس کی چھٹی مہم تھی ۔

**Stymphalid : (a)** ضلع ارکیڈ کے اسٹمپھیلس سے متعلق ۔

**Stymphalid : (n)** ضلع آرکیڈ کا اسٹمپھیلس ۔

**Styphnate : (n)** اسٹھپنک ترشے کا نمک ۔

**Styphnic acid : (n)** ایک دو اساسی ترشہ جو ہینگ پر شورے کے تیزاب کے عمل سے بنتا ہے ۔

**Stypsis : (n)** [Gr. 'Styphsis'.] (طب) حبس الدم : بندش خون ۔

**Styptic : (a)** (۱) عضویاتی نسیجوں کو سکیڑنے والا : ترش : کھٹا ۔ (۲) کڑوا : قابض ۔ (۳) خون بند : حابس ۔

**Styptic/ -al : (n)** حابس دوا ۔

**Stypticin/ Styptol : (n)** خون بند کرنے یا درد کم کرنے کی ایک دوا ۔

**Stypticity : (n)** [med. L. 'Stypticitas'.] حبس خون : قبض ۔

**Styracin : (n)** [Fr.'Styracine'.] پیرو (Peru) کے بلسان سے حاصل ہونے والا ایک بلوری مادہ ۔

**Styrax : (n)** [L.] (۱) سلاجیت : سلارس ۔ (۲) وہ درخت جس سے سلاجیت ملتا ہے ۔

**Styrax-tree : (n)** سلاجیت کا درخت ۔

**Styrian : (a)** اسٹائریا کا یا اس سے متعلق ۔

**Styrian : (n)** اسٹائریا کا باشندہ (اسٹائریا قدیم سلطنت آسٹریا میں صرف خاص کا ایک علاقہ تھا) ۔

**Styrol : (n)** [Styrax + -og.] روغن بلسان ۔

**Styrolene : (n)** دیکھو Styrol

**Styrone : (n)** (کیمیا) بلوری الکحل جو بطور واقع عفونت اور سفید کار عامل استعمال ہوتا ہے ۔

**Styryl : (n)** [f. 'Styrax'.] ایک اصلیہ ($C_9H_9$) ۔

**Styryl alcohol : (n)** دیکھو Styrone

**Stythe/ Styth : (n)** (۱) دیکھو Choke-damp ۔ (۲) معدنی مہک گیس : دم گھونٹ گیس ۔

**Styx : (n)** [Gr.] پریت ندی : دریائے دوزخ ۔

**Suabian : (n)** (۱) سوابستان کا باشندہ : سوابستان کی زبان ۔ (۲) ایک قسم کا کبوتر ۔

**Suability : (n)** قابل دعویٰ ہونا ۔

**Suable : (a)** قابل نالش : قابل دعویٰ ۔

**Suade : (v)** [L. 'Suadere'.] دیکھو Persuade

Suaeda : (n) [Arab. 'Swwayd'.] (نباتیات) لونگ ؛ لانا ۔

Suage : (n) (۱) آرائشی کھانچ ؛ نالیاں ؛ ڈھلائی وغیرہ ۔ (۲) دائروی یا نیم دائروی نالی ، کھانچ یاگڈھا (نہائی کا) ۔ (۳)ٹھنڈے دھات کو موڑنے کا اوزار ؛ نالی یانلکی کو سیدھا کرنے کا آلہ ۔ (۴) قالب ؛ قالب آہنگری ۔

Suan pan/ Swan- : (n) [Chinese.] ایک طرح کا بال فریم جو چین میں مستعمل ھے ۔

Suant : (a) [AFr. 'Sua(u)nt'.] باقاعدگی ، لطافت اور آسانی سے کام کرنے والا یا چلنے والا ؛ باقاعدہ اور ہموار ۔

Suantly : (adv.) باقاعدگی اور آسانی سے ۔

Suasion : (n) [OFr. or L. 'Suadere'.] سمجھانا بجھانا ؛ تفہیم ؛ ترغیب ۔

Moral suasion : اخلاقی ترغیب ۔

Suasive : (a) تفہیمی ؛ ناصحانہ ؛ ترغیب دینے یا مائل کرنے کی صلاحیت رکھنے والا ۔

Suasive : (n) تفہیمی تقریر ، محرک یا اثر ۔

Suasively : (adv.) ترغیب دیتے ہوئے ؛ ناصحانہ طور پر ۔

Suasiveness : (n) تفہیمی ہونا ۔

Suasoria : (n) [L. 'Suasorius'.] ضمیر کے مسائل سے متعلق قدیم رومی خطبہ ۔

Suave : (a) [Fr. or L. 'Suavis'.] (۱) نرم ؛ شیریں ؛ میٹھا ؛ لطیف ؛ مفرح ۔(۲) خوش خلق ؛ شائستہ ۔

Suavely : (adv.) خوش خلقی سے ؛ لطافت کے ساتھ ۔

Suaveness : (n) خوش خلقی ؛ لطافت ؛ نرمیت ؛ شائستگی ۔

Suavity : (n) [L. 'Suavitas'.] (۱) خوش خلقی ؛ شائستگی ؛ شیرینی ؛ لطافت ؛ نرمی ؛ ملائمت ۔ (۲) کوئی لطیف ، نرم یا شیریں چیز ۔

Suaviter : (adv.) [L.] بہت مضبوطی سے مگر نرم طریقے سے ۔

Sub : (n) [Short for various substative compounds of Sub- .] (۱) دیکھو Subordinate ۔ (۲)ماتحتی افسروں کے عہدے کے نام کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔ (۳) چھوٹا افسر ۔ (۴) (امریکا) دیکھو Substitute ۔ (۵) دیکھو Subscription ۔ (۶) مصارف خورد و نوش ؛ الاؤنس یا پیشگی تنخواہ جو خورد و نوش کے لئے دی جائے ۔

Sub : (v) (۱) طابع کے بدل میں کام کرنا ؛ قائم مقام کا کام کرنا ؛ قائم مقامی کرنا ۔ (۲) مصارف خورد و نوش دینا یا پانا ۔ (۳)دیکھو Sub-edit ۔(۴) دیکھو Subirrigate ۔ (۵)(فوٹوگرافی) فلم پر سخت جلاٹین کی پتلی تہ جمانا ۔

Sub : (n) دیکھو Submarine

Sub : (n) سخت جلاٹین کی پتلی تہ (فلم پر لگی) ۔

Sub : (a) دیکھو Auxiliary / Subordinate / Secondary

Sub : (Prefix) [L.] لاطینی سابقہ بمعنی "زیر" ؛ "تحت" ؛ "نیچے" "میں" (بعض قانونی اور دوسرے محاورات میں آتا ھے) ۔

Sub : (Prefix) [L.] ایک لاطینی الفاظ میں حسب ذیل معنی دیتا ھے ، اس کی شکلیں Sus-, Sur-, Sup-, Sum-, Sug-, Suc-, بھی آتی ہیں ۔ (۱) تحت یا نیچے ۔ (۲) نیچے کی طرف ۔ (۳) نیچے سے ۔ (۴) اخفا ؛ پوشیدگی ؛ خفیہ طور پر ؛ پوشیدہ طور پر ۔ (۵) حاوی ہونا ۔ (۶) قربت ۔ (۷)کمتری ۔ (۸) تائید ؛ مدد ۔ (۹) اضافہ ۔ (۱۰) بدل ۔ (۱۱) بعض صفات خصوصاً عضویات کی بعض اصطلاحوں میں کسی چیز کے نیچے واقع ہونے والے" کے معنی پیدا کرتا ھے ۔ (۱۲) بعض صفات میں "فروتر" کے معنی پیدا کرتا ھے ۔ (۱۳) بعض انگریزی اور لاطینی اسما اور افعال میں "کسی قدر" ؛ "کم و بیش" ؛ "تقریباً" وغیرہ کے معنی پیدا کرتا ھے ۔ (۱۴) بعض اسما اور افعال میں "ضمنی" اور "ثانوی" وغیرہ کے معنی پیدا کرتا ھے ۔ (۱۵)بعض انگریزی اسماء میں "زیریں" کے معنی پیدا کرتا ھے ۔ (۱۶) اضافی صفات میں برعکس معنی پیدا کرتا ھے ۔ (۱۷) نامکمل ؛ نامکمل طور پر ؛ جزوی ؛ جزوی طور پر ۔ (۱۸) بعض افسروں کے عہدے کے نام کے ساتھ آتا ھے ، جس کے معنی ہوتا ھے "افسر اعلیٰ سے نیچے کا افسر" ۔ (۱۹) (تشریح) سب سے نچلا اور اساسی عضو ۔ (۲۰) (ریاضیات) کسری ۔ (۲۱) (موسیقی) خاص سُر کے بعد کا یا اس سے نیچے کا سُر ۔ (۲۲) بعد کا ۔ (۲۳)بعد کا (وقت ، عہدہ وغیرہ) ؛ پیچھے کا ۔ (۲۴)(طب) حسب معمول ، ہلکی سی کم ۔ (۲۵) قائم مقام؛ بدل ۔ (۲۶) علاوہ ؛ بجائے ؛ بطور ؛ بطور اضافہ ۔ (۲۷) محکومی ۔

Sub-arch : (n) تابع محراب ۔

Sub-ascending : (a) اوپر کی طرف کسی قدر ترچھا اٹھنے والا ۔

**Sub-basal : (a)** (۱) زیر اساسی ۔

**Sub-base : (n)** (۱) بنیاد زیریں ۔ (۲) بنیاد کا سب سے نچلا حصہ ۔ (۳) تابع ہوائی اڈہ ۔ (۴) مشین وغیرہ کی کرسی ، بیٹھک ۔

**Sub-base : (n)** تحت بحری اڈہ ؛ آب دوز کشتیوں کا اڈہ ۔

**Sub branch : (n)** (۱) کونپل ؛ شاخ در شاخ ۔ (۲) ذیلی شاخ (کمپنی وغیرہ) ۔

**Sub branch : (v)** ذیلی شاخوں میں تقسیم کرنا ۔

**Sub-breed : (n)** ذیلی نسل ؛ ذیلی جنس ۔

**Sub-calcarine : (a)** مہماری شگاف کے نیچے واقع ۔

**Sub-calibre : (a)** (۱) بندوق کے درونہ سے چھوٹا ۔ (۲) چھوٹے درونہ والی بندوق سے متعلق یا اس سے چھوڑے جانے کے لائق ۔

**Sub-callosal : (a)** تحت ثِقتی ۔

**Sub-carbonate : (n)** ایک اساسی کاربونیٹ ۔

**Sub-carrier : (n)** (ریڈیو) سست ارتعاشی حامل ۔

**Sub-casing : (n)** زیریں غلاف ۔

**Sub-chapter : (n)** ذیلی باب ۔

**Sub-constable : (n)** ماتحت سپاہی ۔

**Sub-dio : (adv.)** کھلی جگہ میں ؛ زیر آسمان ؛ باہر ۔

**Sub-district : (n)** حصۂ ضلع ۔

**Sub-edit : (v)** (۱) سب اڈیٹر ہونا (اخبار کا) ۔ (۲) سب اڈیٹر کی حیثیت سے نظرثانی کر کے چھپنے کے لئے بھیجنا (مضمون کو) ۔

**Sub-edition : (n)** ضمنی ایڈیشن ؛ ضمنی اشاعت ۔

**Sub-editor : (n)** سب اڈیٹر ؛ نائب اڈیٹر ۔

**Sub-editorial : (a)** سب اڈیٹر کا ۔

**Sub-editorship : (n)** سب اڈیٹری ؛ سب اڈیٹری کا عہدہ یا مرتبہ ۔

**Sub forma pauperis : (n)** بصیغۂ مفلسی ؛ بوجہ ناداری ؛ خرچے سے مستثنیٰ ۔

**Sub-head : (n)** (۱) شق ؛ ذیلی مد ۔ (۲) ذیلی عنوان ؛ ضمنی سرخی ۔

**Sub head : (v)** ذیلی عنوان دینا ۔

**Sub heading : (n)** دیکھو Sub-head

**Sub-human : (a)** تحت الانسانی ؛ انسان سے کم درجے کا ۔

**Sub-human : (a)** تحت الانسانی صفات کا حامل آدمی ۔

**Sub-humanity : (n)** (۱) تحت الانسانی کردار ۔ (۲) تحت الانسانی صفات کے حامل اشخاص ۔

**Sub-inspector : (n)** سب انسپکٹر ۔

**Sub-item : (n)** ضمنی مَد ۔

**Sub jove frigido : (adv.)** کھلی ہوا میں ؛ خنکی میں ۔

**Sub judice : (adv.) [L.]** (۱) زیر تحقیقات عدالت ؛ پیش عدالت ؛ زیر سماعت ۔ (۲) زیر غور ؛ زیر بحث ۔

**Sub-lieutenancy : (n)** نائب لفٹیننٹ کا عہدہ ۔

**Sub-lieutenant : (n)** بحری فوج کا ایک چھوٹا افسر ؛ نائب لفٹیننٹ ۔

**Sub lite : (adv.)** متنازع فیہ ۔

**Sub-man : (n)** تحت البشر ؛ زیر بشر ؛ زیر انسان ؛ انسان سا ؛ وہ انسان جس نے پوری طرح نشو و نما نہ پائی ہو یا جس کی جسمانی اور ذہنی قوتیں ادنی ہوں ؛ بے رحم یا بے وقوف آدمی ۔

**Sub modo : (adv.) [L.]** بعض حالت میں ؛ حدود کے اندر ۔

**Sub-nuclear : (a)** جوہری مرکزہ سے چھوٹا یا اس کے اندر واقع ہونے والا ۔

**Sub pede sigilli : (adv.)** مہر کے ساتھ ۔

**Sub-postoffice : (n)** ڈاکخانے کی شاخ ؛ ضمنی ڈاکخانہ ۔

**Sub-rosa : (adv.) [L.]** خفیہ طور پر ؛ راز میں ۔

**Sub-rosa : (a)** خفیہ ؛ مخفی ۔

Sub sigillo : (adv.) راز داری میں ۔

Sub silentio : (adv.) چپکے سے : خاموشی کے ساتھ ۔

Sub-song : (n) (طیوریات) آہستہ طائرانہ نغمہ خوانی ۔

Sub voce : (adv.) لفظ مذکور کے تحت میں : تحت لفظ فلاں ۔

Subabdominal : (a) پیٹ کے نیچے کا : تحت بطنی : زیر بطنی ۔

Subaccount : (n) ذیلی حساب کتاب ۔

Subacid : (a) کسی قدر ترش (لغوی اور مجازی دونوں معنوں میں) ۔

Subacid : (n) حامض خفیف : خفیف ترش ۔

Subacidity : (n) کسی قدر ترشی : کسی قدر ترش ہونا : حامض خفیف ۔

Subacidly : (a) کسی قدر ترشی سے ۔

Subacidness : (n) دیکھو Subacidity

Subacute : (a) (۱) اوسطاً حادہ ۔ (۲) گاؤ دم ۔ (۳) تحت الحاد ۔ (۴) کم شدید ۔

Subacute disease : (n) مرض تحت الحاد ۔

Subacutely : (adv.) کم شدت کے ساتھ ۔

Subadult : (n) وہ شخص جو سن بلوغیت کے قریب ہو ۔

Subaerial : (a) زیر ہوائی : سطح ارضی : کھلی جگہ میں یا سطح زمین سے اوپر واقع ہونے والا یا تشکیل پانے والا ۔

Subaerially : (adv.) کھلی جگہ میں : سطح زمین سے اوپر ۔

Subaesthetic : (a) زیر جمالیاتی ۔

Subage : (n) کسی ارضیاتی عنصر کا قابل امتیاز زیر قسمت ۔

Subagency : (n) سب ایجنسی : ماتحت ایجنٹ کا دفتر یا عہدہ ۔

Subagent : (n) سب ایجنٹ : ماتحت ایجنٹ : تابع ایجنٹ ۔

Subah : (n) [Arab. 'Suba'.] (۱) صوبہ ۔ (۲) صوبہ دار ۔

Subahdar : (n) [Urdu. 'Subahdar'.] (۱) صوبائی گورنر : صوبہ دار ۔ (۲) (فوج کا) صوبہ دار ۔

Subahdary : (n) صوبائی گورنری : صوبہ داری ۔

Subahship : (n) دیکھو Subahdary

Subalary : (a) زیر جناع : پنکھ کے نیچے واقع ۔

Subalate : (a) پنکھ نما : پر نما ۔

Subalimentation : (n) تغذیہ کی کمی ۔

Suballocate : (v) ایک یا زیادہ ماتحتی ایجنسیوں کو حصے دینا ۔

Subalmoner : (n) معاون مہتم خیرات خانہ : ماتحت مہتم لنگر خانہ ۔

Subalpine : (a) (۱) (نباتیات ، حیوانیات) زیر آلپی : اس پہاڑی علاقے کا جو کوہ آلپ کے نشیبی حصے میں واقع ہے ۔ (۲)کسی قدر آلپی : ان اونچائیوں سے متعلق جو صرف آلپس سے کم ہوں ۔ (۳) پہاڑوں کی اونچی ڈھلان سے متعلق (۴۰۰۰ سے ۵۵۰۰ فٹ) ۔

Subaltern : (a) [late L. 'Subalternus'.] (۱) کم درجے کا : ماتحت : چھوٹا ۔ (۲) اجارہ دار کے اجارہ دار سے متعلق ۔ (۳)(منطق) ماتحت : محکوم (قضیہ) : خاص : تابع ۔

Subaltern : (n) (۱) (فوج) چھوٹا افسر (کپتان سے کم درجے کا) ۔ (۲) (منطق) وہ قضیہ جو کسی کلیے کے ماتحت آتا ہو ۔ (۳)کم درجے کا آدمی ۔

Subalternant : (n) (منطق) قضیۂ عام ۔

Subalternate : (n) [late L. 'Subalternatus'.] (منطق) قضیۂ خاص ۔

Subalternation : (n) (۱) قضیۂ عام اور قضیۂ خاص کے درمیان نسبت ۔ (۲) نوبت : باری : تہ متبادل ۔

Subalternity : (n) ماتحتی : محکومیت ۔

Subanconeus : (n) بازو کا ایک چھوٹا عضلہ جو سہ سر عضلہ اور بازو کی ہڈی سے نکل کر عقبی جھلی دار بند سے ملتا ہے ۔

Subangular : (a) کسی قدر گوشہ دار ۔

Subantarctic : (a) قطب جنوبی کے دائرے سے باہر کا یا اس سے متعلق : زیر دائرۂ جنوبی ۔

Subapennine : (a) کوہ اپینائن کے نشیبی حصے کا ۔

Subapical : (a) زیر راس ۔

**Subapneurotic : (a)** زیر صفاق ۔

**Subapostolic : (a)** حواریوں کے عہد کے بعد کا ۔

**Subapparent : (a)** نا مکمل طور پر عیاں ؛ جو مشکلوں سے محسوس کیا جا سکے ۔

**Subaquatic : (a)** (۱) تقریباً آبی یا دریائی ؛ جس میں دریائی جانوروں یا پرندوں کی اکثر خصوصیات موجود ہوں ۔ (۲) زیر آب ؛ پانی میں ڈوبا ہوا ۔

**Subaqueous : (a)** زیر آبی ؛ زیر آب باش ؛ زیر آب بنایا ہوا ۔

**Subarachnoid : (a)** زیر عنکبوتیہ ۔

**Subarctic : (a)** زیرہ دائرۂ شمالی ۔

**Subarcuate / Subarcuated : (a)** کسی قدر محرابی ۔

**Subarcuation : (n)** صدر محراب کے نیچے تابع محراب بنانا ۔

**Subarea : (n)** کسی اراضی یا رقبہ کی زیر تقسیم ۔

**Subarid : (a)** بنجر نما ۔

**Subarrhation : (n)** [med. L. 'Subasshation'.] منگنی کی ایک قدیم رسم جس میں مرد عورت کو روپے ، انگوٹھی وغیرہ بطور تحفہ دیتا تھا ۔

**Subashi : (n)** [Turk. 'Subasi'.] ترکی ضلع یا دیہات کا ایک افسر ۔

**Subastral : (a)** زیر نجمی ؛ ارضی ۔

**Subastringent : (a)** ہلکے طور پر قابض ؛ کسی قدر قابض ۔

**Subastringent : (n)** قدرے قابض مادہ ۔

**Subatlantic : (a)** زیر بحر اوقیانوس ۔

**Subatmospheric : (a)** زیر فضائی ۔

**Subatom : (n)** جز جوہر ۔

**Subatomic : (a)** در جوہری ۔

**Subaudible : (a)** (۱) ناقابل سماعت ؛ زیر سمعی ۔ (۲) جو مشکل سے سنا جا سکے ۔

**Subaudition : (n)** [late L. 'Subauditio-'.] (۱) (عبارت میں وہ لفظ یا الفاظ جو چھوٹ گئے ہیں یا مقدر ہیں انہیں) اپنی طرف سے اضافہ کر کے پڑھنا ۔ (۲) چھپے ہوئے معنی سمجھ لینا ؛ تہ کی بات سمجھ لینا ؛ اضمار مفہوم ۔

**Subauditur : (n)** [L.] دیکھو Subaudition

**Subauricular : (a)** کان کے نیچے کا ؛ زیر اُذنی ۔

**Subaverage : (a)** اوسط سے کم ۔

**Subaxillary : (a)** زیر بغلی ؛ بغل کے نیچے کا ؛ تحت ابطی ؛ (نباتیات) زیر بغلی ۔

**Subbasement : (n)** دو منزلہ تہ خانے کی پہلی منزل ۔

**Subbifid : (a)** جو کسی قدر یا نا مکمل طور پر دو شاخہ ہو ۔

**Subbing : (n)** (۱) قائم مقامی ۔ (۲) دیکھو Subirrigation ۔ (۳) دیکھو Subtratum ۔

**Suboreal : (a)** (۱) بہت زیادہ سرد ؛ انجماد کے قریب ۔ (۲) برفانی دور کے بعد سے متعلق ۔ (۳) اس حیاتی جغرافیائی منطقہ سے متعلق جہاں کی آب و ہواباد شمال جیسی ہوتی ہے ۔

**Subbrachial : (a)** (۱) سینے کے پر کے نیچے واقع ۔ (۲) سینے کے عضلہ کے نیچے کا ۔ (۳) زیر خیشوی ؛ گلپھڑے کے نیچے کا ۔

**Subbranch : (n)** (۱) کونپل ؛ شاخ در شاخ ۔ (۲) ذیلی شاخ (کمپنی وغیرہ کی) ۔

**Subbranch : (v)** ذیلی شاخوں میں تقسیم کرنا ۔

**Subcampenulate : (a)** کسی قدرجرسی نما ۔

**Subcapillary : (a)** بال سے باریک ۔

**Subcapsular : (a)** کیمسہ کے اندر یا نیچے واقع ہونے والا ۔

**Subcaption : (n)** ضمنی سرخی ۔

**Subcarbide : (n)** کاربائیڈ جس میں کاربن عام تناسب سے کم ہو ۔

**Subcarboniferous : (a)** کم کاربن زا ۔

**Subcarinate : (a)** کسی قدر یا نا مکمل طور پر زورقی ۔

**Subcartilaginous : (a)** زیر غضروفی ۔

**Subcast : (n)** تابع جھنڈ یا فوج (مثلاً شہد کی مکھیوں کی ) ۔

**Subcaudal : (a)** زیر ذہنی ؛ دم کے نیچے کا ۔

**Subcaudal : (n)** زیر ذہنی سپر نما عضو ۔

**Subcaudate : (a)** کم لمبا ؛ کم طول والا ۔

**Subcaulescent : (a)** تقریباً بے ساقہ ۔

**Subcelestial : (a)** [late and Med. L. 'Subcelestis'.] (۱) زیر فلکی ۔ (۲) دنیاوی ؛ دنیوی ؛ عالم سفلی کا ۔

**Subcelestial : (n)** دنیاوی مخلوق ۔

**Subcellar : (n)** تہ خانے در تہ خانہ ۔

**Subcentral : (a)** (۱) مرکز کے نیچے کا ؛ مرکز کے قریب کا ؛ تحت مرکزی؛ قریب مرکز ؛ زیر مرکزی ۔ (۲) (تشریح) دماغ کے مرکزی تجویف کے نیچے کا ۔

**Subcentrally : (adv.)** مرکز کے قریب ۔

**Subcentre : (n)** ثانوی مرکز (تجارت وغیرہ کا) جو شہر کے خاص تجارتی مرکز سے باہر ہو ۔

**Subcerebral : (a)** (۱) دماغ کے نیچے کا ؛ تحت مغزی ؛ زیر دماغی ۔ (۲) اضطراری (فعل) ؛ جس کا تعلق نخاع سے ہو مگر دماغ سے نہ ہو ۔

**Subchairman : (n)** نائب چیرمین ؛ قائم مقام چیرمین ۔

**Subchanter : (n)** (۱) نائب ہادی (گرجے کا بھجن منڈلی کا)۔ (۲) پادری یا غیر پادری جو بڑے گرجے میں دعا کے بعض حصوں کو پڑھتا یا گاتا ہے ۔

**Subchaser : (n)** آب دوز کا تعاقب کرنے والی کشتی ؛ آب دوز سے لڑنے والی کشتی یا جہاز ۔

**Subchela : (n)** بعض قشریوں کے پکڑنے کا عضو ۔

**Subchelate : (a)** زیر چنگال ۔

**Subchief : (n)** تابع امیر ؛ ماتحت حاکم اعلیٰ ۔

**Subchondral : (a)** زیر غضروفی ۔

**Subchoroid : (a)** زیر مشیمیہ ۔

**Subcircular : (a)** تقریباً دائروی ۔

**Subcivilised : (a)** جزوی طور پر تہذیب یافتہ ؛ نیم متمدن ۔

**Subclaim : (a)** ثانوی دعویٰ ۔

**Subclass : (n)** فرعی جماعت ؛ قسم ؛ زیر جماعت ؛ ان قسموں میں سے کوئی قسم جو جماعت کی مزید تقسیم سے بنائی جائے ؛ ذیلی طبقہ ۔

**Subclassify : (v)** (۱) تفصیلی طور پر تقسیم کرنا ۔ (۲) فرعی جماعت میں تقسیم کرنا ۔

**Subclaviam : (a)** (۱) ہنسلی کے نیچے کا ؛ تحت ترقوی ؛ زیر ترقوی ۔ (۲) زیر ترقوی شریان ؛ ورید یا عضلہ سے متعلق ۔

**Subclavian : (n)** زیر ترقوی شریان ؛ ورید یا عضلہ ۔

**Subclavian artery : (n)** زیر تر قوی شریان ۔

**Subclavian muscle : (n)** زیر تر قوی عضلہ ۔

**Subclavian vein : (n)** زیر تر قوی ورید ۔

**Subclavius (muscle) : (n)** [mod. L.] جناحی عصب ؛ ایک چھوٹا عضلہ جو پہلی سینے کی ہڈی سے ہنسلی تک جاتا ہے ۔

**Subclimax : (n)** (نباتیات) نیم رُستہ ۔

**Subclinical : (a)** تحت سریری ۔

**Subcoastal : (a)** زیر ساحلی ؛ ساحل سے نیچے واقع ۔

**Subcoat : (n)** ذیلی تہ ؛ بنیادی تہ ؛ وہ تہ جو کسی دوسری تہ کے نیچے ہو ۔

**Subcolumner : (a)** جزوی یاناقص طور پر ستونی ۔

**Subcoma : (a)** بے ہوشی طاری کرنے کے لئے ناکافی ۔

**Subcommittee : (n)** سب کمیٹی ؛ تابع کمیٹی ؛ چھوٹی کمیٹی جو کوئی بڑی جماعت اپنے ارکان میں سے بناتی ہے ۔

**Subcompact : (n)** بہت چھوٹی موٹر گاڑی ۔

**Subcompany : (n)** معاون کمپنی ۔

**Subconcave : (a)** کسی قدر مقعر ۔

**Subconical : (a)** تقریباً مخروطی ۔

**Subconjunctival : (a)** آنکھ کی جھلی کے نیچے واقع ۔

**Subconjunctivally : (adv.)** آنکھ کی جھلی کے نیچے ۔

**Subconscious : (a)** (۱) نیم شعوری ۔ (۲) تحت الشعوری ۔ (۳) جزوی یا ادھورے طور پر آگاہ ۔

**Subconscious : (n)** تحت شعور ۔

**Subconsciously : (adv.)** تحت الشعوری کے طور پر ؛ تحت الشعوری حیثیت سے ۔

**Subconsciousness : (n)** تحت الشعور ؛ تحت شعوریت ؛ نیم شعوریت ؛ نفس کا وہ درجہ جو توجہ اور مشاہدہ باطن کی سرحد سے باہر ھے ؛ جس میں نفسی عمل واقع ہوتا ھے مگر اس کا پورا شعور نہیں ہوتا ۔

**Subcontiguous : (a)** تقریباً متصل ۔

**Subcontinent : (n)** بر صغیر ؛ مصداق اقلیم ؛ بجائے خود اقلیم ۔

**Subcontinued : (a)** تقریباً مسلسل ؛ تھوڑی تھوڑی دیر میں گھٹنے بڑھنے والا ۔

**Subcontract : (n)** شکمی ٹھیکہ (جو ٹھیکے دار اپنے طور پر کسی اور کو دے دیتا ھے) ۔

**Subcontract : (v)** (۱) شکمی ٹھیکہ لینا ۔ (۲) شکمی ٹھیکہ دینا ۔

**Subcontractor : (n)** شکمی ٹھیکے دار ۔

**Subcontrariety : (n)** (منطق) مختلفین کے درمیان نسبت ۔

**Subcontrary : (a)** [late L. 'Subcontratius'.] (۱) (منطق) (قضیہ) جو دوسرے کے قضیے کی ضد نہ ہو مگر ہر پہلو سے مختلف؛ جزئی طور پر مختلف ۔ (۲) (ہندسہ) دو یکساں مثلثوں کی جنسی حالت پر اطلاق ہوتا ھے جن کا راس پر مشترک زاویہ ہوتا ھے لیکن ان کے قاعدے متوازی نہیں ہوتے ؛ ان کے اساسی زاویے برابر ہوتے ہیں مگر مختلف اطراف میں ۔ (۳) (ہندسہ) کسی بھی دائروی قطع (مخروطہ) پر اطلاق ہوتا ھے ۔

**Subcontrary : (n)** (۱) (منطق) قضیہ (جزئی طور پر مختلف) ۔ (۲) مخروطہ کا دائروی قطع ۔

**Subconvex : (a)** کسی قدر محدب ؛ خفیف محدب ۔

**Subconvulsive : (a)** (۱) جو لرزہ آور نہ ہو ۔ (۲) خفیف لرزہ آور ۔

**Subcool : (v)** بغیر انجماد یا قلم پذیری کے نقطۂ انجماد سے زیادہ ٹھنڈا کرنا ۔

**Subcordate : (a)** قلب مانند ۔

**Subcorneous : (a)** (۱) زیر قرنی ؛ زیر ناخن ؛ سینگ کے نیچے کا ؛ تحت قرنی ؛ سینگ کی سی شکل کا ۔ (۲) قرن نما ؛ سینگ کی قسم کا ۔

**Subcortex : (n)** دماغ کا وہ حصہ جو بھیجے کی بیرونی تہ کے فوراً بعد ہوتا ھے ۔

**Subcortical : (a)** (۱) تحت قشری ؛ زیر قشری ؛ چھال کے نیچے کا ۔ (۲) تحت لحائی (دماغ وغیرہ کی) ؛ بیرونی تہ کے نیچے کا ۔

**Subcostal : (a)** [mod. L. 'Subscostalis'.] تحت ضلعی ؛ زیر ضلعی ؛ پسلیوں کے پیچھے یا درمیان کا ۔

**Subcostal : (n)** تحت ضلعی عضلہ ؛ زیر ضلعی شریان یا ورید ۔

**Subcranial : (n)** زیر جمجمی ؛ زیر قحفی ؛ کھوپڑی کے نیچے کا ۔

**Subcrepitant : (a)** کسی قدر تھتکارنے والا ۔

**Subcrescentic : (a)** تقریباً ہلال نما ۔

**Subcritical : (a)** (جوہری متعاملہ) جو مسلسل رد عمل قائم نہ رکھے ۔

**Subcrossing : (n)** چھوٹا یا ذیلی چوپڑ ۔

**Subcrureus : (n)** ایک چھوٹا عضلہ جو ران کی ہڈی سے نکل کر گھٹنے کے جوڑ تک جاتا ھے ۔

**Subcrust : (n)** پرت در پرت ۔

**Subcrystalline : (a)** نیم قلمی ؛ جس کا کچھ حصہ بلور بن گیا ہو ۔

**Subculture : (n)** فرعی کشت ۔

**Subculture : (v)** فرعی کشت کرنا (جرثومہ وغیرہ کا) ۔

**Subculture : (n)** ضمنی ثقافتی جماعت ۔

**Subcurative : (a)** غیر شفابخش ۔

**Subcurrent : (n)** ذیلی رو۔

**Subcutaneous : (a)** [late L. 'Subcutaneus'.] جلد کے نیچے کا : تحت جلدی : زیر جلدی ۔

**Subcutaneously : (adv.)** جلد کے نیچے : جلد کے اندر ۔

**Subcuticle : (n)** زیر ادمہ ۔

**Subcycle : (n)** ایک قسم کا پیراک جو سائیکل کی طرح چلایا جاتا ھے ۔

**Subcylindrical/ Subcylindric : (a)** تقریباً استوانہ نما یا استوانی : قریب قریب استوانی شکل کا ۔

**Subdeacon : (n)** [L. 'Subdiaconus'.] (۱) ڈیکن کا مددگار : نائب پادری ۔ (۲) سب ڈیکن ۔

**Subdaeconate : (n)** نائب پادری کا عہدہ : مرتبہ یا دفتر ۔

**Subdeaconship : (n)** دیکھو Subdaeconate

**Subdean : (n)** [AFr. 'Sodean, Subdene'.] نائب ڈین ۔

**Subdeanery : (n)** نائب ڈین کا عہدہ : دفتر یا مکان ۔

**Subdeb : (n)** (۱) وہ لڑکی جو سوسائٹی میں پہلے پہل تعارف کرائی جانے کے لائق ہو گئی ہو ۔ (۲) سولہ سترہ برس کی لڑکی ۔

**Subdebutante : (n)** دیکھو Subdeb

**Subdecimal : (n)** دس کے حاصل ضرب سے تقسیم کئے جانے پر آنے والا (نتیجہ وغیرہ) ۔

**Subdecuple : (n)** دسواں حصہ : عشر ۔

**Subdeity : (n)** چھوٹا دیوتا : ماتحت دیوتا ۔

**Subdelegate : (n)** نائب نمائندہ ۔

**Subdelegate (v)** اپنے اختیارات یا ذمہ داریاں دوسرے کو سونپنا ۔

**Subdentate : (a)** جزئی دندانہ دار ۔

**Subdepot : (n)** (فوج کا) ذیلی صدر مقام ۔

**Subderivative : (n)** مشتق در مشتق ۔

**Subdermal : (a)** دیکھو Subcutaneous

**Subdesert : (n)** نیم ریگستان ۔

**Subdiaconal : (a)** نائب پادری یا اس کے عہدے سے متعلق ۔

**Subdiaconate : (n)** دیکھو Subdaeconate

**Subdialect : (n)** مقامی زبان کی ایک شاخ ۔

**Subdisjunctive : (a)** (قواعد ، منطق) جزئی تردیدی ۔

**Subdisjunctive : (n)** (قواعد ، منطق) جزئی قضیہ یا لفظ ۔

**Subdistinction : (n)** [late L. 'Subdistinctio'.] ذیلی فرق ۔

**Subdivide : (v)** [L. 'Subdividere'.] (۱) تقسیم در تقسیم کرنا : تقسیم مزید کرنا : کسی چیز کی ہر قسم کو چھوٹی قسموں میں تقسیم کرنا ۔ (۲) تقسیم در تقسیم ہونا : تقسیم مزید ہونا ۔

**Subdivider : (n)** تقسیم در تقسیم کرنے والا ۔

**Subdivisible : (a)** تقسیم در تقسیم ہونے کی صلاحیت رکھنے والا ۔

**Subdivision : (n)** (۱) تقسیم در تقسیم : تقسیم ثانی ۔ (۲) (کسی چیز کی) زیر قسمت : قسمت کے کئی حصوں میں سے ایک حصہ ۔ (۳) حصۂ ضلع : سب ڈویژن : نصف کمہنی ۔

**Subdivisional : (a)** تقسیم در تقسیم سے متعلق : سب ڈویژن کا ۔

**Subdivisive : (a)** تقسیم در تقسیم کا ۔

**Subdominance : (n)** بالکل غالب نہ ہونا ۔

**Subdominant : (n)** (موسیقی) سرگم کا چوتھا سُر : چہارم سُر : اترتی ۔

**Subdominant : (a)** جو بالکل غالب نہ ہو ۔

**Subdorsal : (a)** زیر ظہری ۔

**Subdrain : (n)** سوراخ دار یا سادہ زیر زمین بدر رو ۔

**Subdrainage : (n)** تہ میں بہاؤ : قدرتی نالی یا مصنوعی نالیاں ۔

**Subduable : (a)** جو مغلوب کیا جا سکے یا قابو میں لایا جا سکے : قابل تسخیر : جو ہلکا یا دھیما کیا جا سکے ۔

**Subdual : (n)** تسخیر : قابو میں لانا یا لایا جانا ۔

**Subdue : (v)** [AFr. 'Su(b)duer'.] (۱) فتح کرنا ؛ تسخیر کرنا ؛ مغلوب کرنا ؛ زیر کرنا ؛ مطیع کرنا ؛ دبا لینا ؛ قابو میں لے آنا۔ (۲) دھیما کرنا ؛ مدھم کرنا ؛ ہلکا کرنا ؛ کم کرنا۔ (۳) قابل کاشت بنانا (زمین کو)۔

**Subdued : (a)** (۱) دھیما ؛ مدھم ؛ ہلکا ؛ ملائم ؛ نرم۔ (۲) مغلوب ؛ مفتوح۔ (۳) گھسا ہوا۔

**Subduedly : (adv.)** دھیما ہو کر ؛ ملائمت سے ؛ نرمیت کے ساتھ۔

**Subduedness : (n)** دھیماپن ؛ ہلکاپن ؛ ملائمت ؛ نرمی۔

**Subduer : (n)** مغلوب کرنے والا ؛ دھیما کرنے والا۔

**Subduing : (a)** تسخیر کرنے والا۔

**Subduple : (a)** [late L. 'Subduplus'.] (ارضیات) ایک اور دو کی شرح سے متعلق ؛ نصف۔

**Subduplicate : (a)** [mod. L. 'Subduplicatus'.] (ارضیات) جذری ؛ (نسبت) جذریہ۔

**Subdural : (a)** تحت الجافی ؛ زیر جافیہ ؛ دماغ کی بیرونی جھلی کے نیچے کا۔

**Subdurally : (adv.)** دماغ کی مضبوط بیرونی جھلی کے نیچے۔

**Subeconomic : (a)** (۱) غیر معاشیاتی۔ (۲) جو معاشی رو سے صحیح یا حق بجانب نہ ہو۔

**Subeffective : (a)** جو اثر پیدا نہ کر سکے ؛ غیر اثر انداز۔

**Subelliptic : (a)** کسی قدر ہلیلجی ؛ کسی قدر بیضوی۔

**Subendemic : (a)** ایک ماحول یا فطری علاقے میں پایا جانے والا یا واقع ہونے والا۔

**Subendorse : (v)** ثانوی یا ضمنی تصدیق ظہری کرنا۔

**Subendorsement : (n)** ضمنی تصدیق ظہری۔

**Subentire : (a)** (۱) تقریباً سالم ؛ قریب قریب مکمل۔ (۲) جس میں کچھ دندانے ہوں۔

**Subentitle : (v)** ضمنی نام دینا (کتاب وغیرہ کا)۔

**Subentry : (n)** ضمنی اندراج۔

**Subepidermal : (a)** زیر بشرہ ؛ زیر بر آدمی ؛ زیر غلافی ؛ جلد کے بالائی حصے کے اندر کا ؛ خول جلد کے اندر کا۔

**Subequal : (a)** (۱) زیر مساوی۔ (۲) تقریباً مساوی ؛ قریب قریب برابر۔

**Subequatorial : (a)** نزد استوائی۔

**Subequilateral : (a)** تقریباً متساوی الاضلاع۔

**Suber : (n)** [L.] (۱) کارک ؛ کاک۔ (۲) کاک میں پایا جانے والا نباتی عنصر۔

**Suberate : (n)** کارک کے ترشے کا نمک۔

**Suberous : (n)** دیکھو Suberose

**Suberic : (a)** کارک کا۔

**Suberic acid : (n)** کاک کا ترشہ۔

**Suberin : (n)** کاکی مادہ ؛ سبرین۔

**Suberization: (n)** کاک شدگی۔

**Suberize : (v)** کاک بننا۔

**Subero- :** جزو ترکیبی جو کیمیائی مرکبوں کے نام کے ساتھ آتا ہے۔

**Suberone : (n)** (کیمیا) ایک خوشبودار تیل جو کاک کے تیزاب کے چونے کے ساتھ تقطیر سے حاصل ہوتا ہے۔

**Suberose : (a)** کارک جیسا ؛ کارک کی طرح کا۔

**Suberous : (a)** دیکھو Suberose

**Suberect : (a)** تقریباً عمودی ؛ قریب قریب کھڑا۔

**Suberyl : (n)** (کیمیا) کاک کے ترشے کے دو جوہری اصلیے۔

**Subessential : (a)** اہم۔

**Subfalcate : (a)** کسی قدر درانتی نما یا خمیدہ۔

**Subfamily : (n)** (حیوانیات) فرع (خاندان کی ایک قسم جو ایک جنس یا کئی اجناس پر مشتمل ہو)۔

**Subfebrile : (a)** نوبتی پتی ؛ کسی قدر بخار کی (حالت) ؛ وقفہ دار یا باری کے بخار کی۔

**Subfertile : (a)** کم بار آور ؛ خفیف زر خیز۔

**Subfibrous : (a)** کسی قدر ریشہ دار۔

**Subfief : (n)** ضمنی جاگیر۔

**Subfief : (v)** ضمنی جاگیر عطا کرنا۔

**Subfix : (n)** دستخط۔

**Subflavour : (n)** خفیف سا مزہ اور خوشبو (کسی خاص قسم کی)۔

**Subfloor : (n)** فرش در فرش۔

**Subflooring : (n)** (۱) فرش در فرش۔ (۲) فرش در فرش بنانے کے سازو سامان۔

**Subfluvial : (a)** (۱) پانی کی تہ کا۔ (۲) زیر دریائی۔

**Subfocal : (a)** جس کو واضح احساس نہ ہو ؛ زیر مرکز توجہ۔

**Subform : (n)** ذیلی یا مشتق شکل۔

**Subfornicate : (a)** کسی قدر محرابی۔

**Subfoundation : (n)** ضمنی بنیاد۔

**Subfraction : (n)** کسر در کسر ؛ کسر کی کسر۔

**Subframe : (n)** ثانوی چوکٹھا۔

**Subfreezing : (a)** (حرارت) صفر ڈگری سینٹی گریڈ سے کم ؛ جو انجماد کے لئے ناکافی ہو۔

**Subfulgent : (a)** کسی قدر تاباں ؛ اوسط درجے کا چمکیلا۔

**Subfunctional : (a)** جس کا تھوڑا یا بظاہر کوئی کام نہ ہو۔

**Subfusc/ Subfusk : (a)** کسی قدر سیاہ۔

**Subfusc/ Subfusk : (n)** کسی قدر سیاہ رنگ۔

**Subgalea : (n)** زیر خود ؛ زیر فانوس۔

**Subgelatinous : (a)** کسی قدر لیس دار۔

**Subgeneric : (a)** زیرِ جنسی ؛ فرعی جنسی۔

**Subgenital : (a)** زیر اعضائے تناسل۔

**Subgenus : (n)** زیر جنس ؛ جنس فرعی ؛ جنس کی ایک قسمت جو ایک نوع یا کئی انواع پر مشتمل ہو۔

**Subgingival : (a)** مسوڑھوں کے نیچے کا۔

**Subglabrous : (a)** کسی قدر بے مُو ؛ کسی قدر چکنا۔

**Subglacial : (a)** (۱) زیر یخ تودہ ؛ زیر ثلجیہ ؛ برف کی چٹان کے نیچے کا۔ (۲) تقریباً برفانی۔

**Subglenoid : (a)** زیر حفرۂ کاسی۔

**Subglobose : (a)** تقریباً کرہ نما۔

**Subglobosely : (adv.)** تقریباً کرہ نما شکل میں۔

**Subglobular : (a)** قریب قریب کرہ کی شکل کا ؛ تقریباً کروی۔

**Subglottal : (a)** زیر نرماری۔

**Subglottic : (a)** دیکھو Subglottal

**Subgroup : (n)** (۱) فرعی گروہ ؛ فرعی جماعت ؛ چھوٹی سی ٹولی۔ (۲) (ریاضیات) عشیرہ۔

**Subgroup : (v)** فرعی جماعتوں میں تقسیم کرنا۔

**Subgular : (a)** حلق کے نچلے حصے میں واقع۔

**Subharmonic : (a)** زیر موسیقی ؛ نیم تعددی۔

**Subhasta : (adv.)** نیلام کے ذریعہ۔

**Subhastation : (n)** [late L. 'Subhastatio-'.] (تاریخ) نیلام عام۔

**Subhealth : (n)** خرابیٔ صحت ؛ ناتوانی۔

**Subhedral : (a)** نیم پہل دار۔

**Subhepatic : (a)** زیر جگری ؛ تحت کبدی ؛ جگر کے قریب کا۔

**Subhimalayan : (a)** تحت ہمالیائی ؛ ہمالیہ کے نشیبی حصے کا۔

**Subhorizontal : (a)** جو بالکل افقی نہ ہو۔

**Subhumeral : (a)** کندھے کے نیچے کا ؛ تحت عضدی۔

Subhumid : (a) جو بالکل مرطوب نہ ہو۔

Subhyaline : (a) کسی قدر بلور نما یا زجاجی۔

Subicteric : (a) جسے خفیف سایرقان ہو۔

Subiculum : (n) [L.] (۱) (نباتیات) طفیلی نواز کے نسیج جن میں لقّہ پوش رہتا ھے۔ (۲) (تشریح) خم دار تلفیف۔

Submago : (n) زیرا ماگو؛ کاذب اماگو۔

Subinfeudation : (n) (جاگیرداری نظام میں) کسی اسامی کا اپنی طرف سے کسی شکمی اسامی کو زمین دینا۔

Subintelligential : (a) اشاراتی۔

Subintelligitur : (n) [L.] اشارہ۔

Subintent : (n) ضمنی معنی؛ مقصد یا تجویز۔

Subintestinal : (a) زیر معائی؛ تحت معائی؛ آنت کے نیچے یا قریب کا۔

Subintrant : (a) [late L. 'Subintrans'.] (بخار) جس میں مسلسل دورہ ہو۔

Subintrant : (n) بخار جس میں مسلسل دورہ ہو۔

Subintroduce : (v) خفیہ طور پر داخل کرنا یا ملانا۔

Subinvolution : (n) استر خانہ۔

Subirrigate : (v) زیریں آب پاشی کرنا۔

Subirrigation : (n) زیریں آب پاشی۔

Subito : (adv.) [It.] (موسیقی کی ہدایت میں) جلدی، جلدی۔

Subjacent : (a) [L. 'Subjacens'.] (۱) نیچے کا؛ نچلا؛ تلے کا؛ جو کسی چیز کی تہ میں ہو۔ (۲) بنیادی؛ تہ کی (بات)؛ اصل؛ تحتانی۔ (۳) نچلی سطح کا؛ نچلے علاقے کا۔ (۴) (کسی چیز سے) نیچا؛ پست تر؛ نشیبی۔

Subjacently : (adv.) نیچے سے؛ بنیادی طور پر؛ تہ میں۔

Subject : (n) [ME. 'Soget, Subject'.] (۱) رعیت؛ رعایا میں سے ایک فرد یا ہیرو کو بھی کہتے ہیں۔ (۲) (صرف نحو) مبتدأ؛ فاعل۔ (۳) (منطق) موضوع؛ محکوم الیہ۔ (۴)(فلسفہ ما بعد الطبیعیات) موضوع؛ نفس بہ حیثیت شعور اور احساس رکھنے والے وجود کے؛ مدرک؛ داخل (خارج کے مقابلے میں یعنی نفس کے مقابلے میں)؛ ذات (صفات کے مقابلے میں)۔ (۵) موضوع (بحث، تقریر، تصویر وغیرہ کا)؛ وہ مسئلہ جس پر بحث کی جائے؛ وہ چیز جس کا بیان یا اظہار مقصود ہو۔ (۶) چیز؛ بات؛ موضوع۔ (۷) شخص (خاص حالت یا مزاجی کیفیت کا)۔ (۸) تابع؛ ماتحت۔ (۹) دماغ؛ ذہن۔ (۱۰) انا؛ ذات؛ خودی۔ (۱۱) (قانون) ملکیت؛ جائداد۔ (۱۲) (تشریح) لاش۔ (۱۳) (طب) مریض۔ (۱۴) سبب۔

A bad subject : وہ مریض جس کے اچھے ہونے کی امید نہ ہو۔

A good subject : وہ مریض جس کے اچھے ہونے کی امید ہو۔

Conscious subject / Thinking - : دماغ۔

Subject : (a) (۱) ماتحت؛ محکوم؛ وفادار؛ مطیع۔ (۲) مادہ رکھنے والا (بیماری، برائی وغیرہ کا)؛ جس کو خطرہ یا اندیشہ ہو (نقصان، وغیرہ کا)۔ (۳) مشروط۔ (۴) نیچا؛ نشیبی۔ (۵) (کتب فروشی میں) جس پر چھوٹ ہو۔

Subject : (v) (۱) مغلوب کرنا؛ تسلط بٹھانا؛ محکوم بنانا۔ (۲) موضوع بنانا؛ ہدف بنانا (مضحکے، ملامت وغیرہ کا)۔ (۳)(کسی عمل کا) موضوع بنانا (کسی قضیے کا)۔ (۴)(فلسفہ) موضوع بنانا (کسی قضیے کا)۔ (۵)فرماں بردار بنانا؛ اطاعت شعار بنانا۔ (۶) مادہ رکھنے والا بنانا؛ ڈالنا (خطرے وغیرہ میں)۔

Subject card : (n) کتب خانے کی فہرست کا کارڈ جس پر موضوع لکھا رہتا ھے۔

Subject catalogue : (n) فہرست کتب (موضوع کے لحاظ سے)۔

Subject matter : (n) (۱) مضمون (کتاب وغیرہ کا)؛ موضوع۔ (۲)مواد مضمون۔ (۳) (قانون) متنازع فیہ معاملہ۔

Subject-object : (n) (۱) داخلی معروض (کوئی معروض یعنی کوئی چیز یا خیال جیسا وہ موضوع کو نظر آئے)۔ (۲) انا؛ خودی۔

Subject-objectivity : (n) داخلی معروضیت۔

Subjectable : (a) موضوع بنائے جانے کے لائق۔

Subjected : (a) (۱) محکوم؛ ماتحت؛ مغلوب۔ (۲) فرمانبردار؛ اطاعت شعار۔

Subjectedly : (adv.) محکوم بنا کر؛ حالت محکومی میں۔

Subjectedness : (n) محکومیت ؛ محکومی ؛ مغلوب ہونا ۔

Subjecthood : (n) محکومی ۔

Subjectification : (n) موضوعی بنانا ؛ داخلی بنانا ۔

Subjectify : (v) موضوعی بنانا ؛ داخلی بنانا ۔

Subjection : (n) (۱) محکوم بنانا ؛ تسخیر ۔ (۲) محکومی ؛ اطاعت ۔ (۳) قانونی یا تعہدی معاہدہ ، پابندی یا ذمہ داری ۔

Subjective : (a) (۱) (فلسفہ) موضوعی: موضوع شعور و احساس یعنی نفس سے متعلق ؛ نفسی ؛ داخلی ۔ (۲) (عوام) خیالی ۔ (۳) داخلی ؛ جس میں اشیاء یا خیالات اپنی اصلی صورت میں نہیں بلکہ صناع کے نقطۂ نظر اور ذاتی رجحانات کے مطابق پیش کئے جائیں ۔ (۴) داخلی طرز کا؛ (آرٹ کا طرز) داخلی ۔ (۵) (صرف و نحو) فاعلی ۔ (۶) مشاہدہ نفس کا ۔

Subjective : (n) (۱) موضوعی یا داخلی امر یا چیز ۔ (۲) حالت فاعلی ۔

Subjective complement : (n) (قواعد) متمم فاعل ۔

Subjective idealism : (n) (فلسفہ) موضوعی تصوریت ۔

Subjective method : (n) تفتیش کا ایک طریقہ جو تصورات اور قیاسی مفروضات سے شروع ہوتا ہے ۔

Subjective psychology : (n) داخلی نفسیات ؛ موضوعی نفسیات ۔

Subjective rightness : (n) موضوعی صواب ۔

Subjective selection : (n) داخلی انتخاب ۔

Subjective sensation : (n) داخلی تحسیات ؛ موضوعی احساسات ۔

Subjective time : (n) وقت جسے داخلی طور پر محسوس کیا جائے ؛ وقت کا داخلی احساس ۔

Subjective utility : (n) ذاتی افادیت یا تسکین (کسی فرد کی خواہش کے مطابق نہ کہ بازار کے مطابق) ۔

Subjectively : (adv.) (۱) داخلی حیثیت سے ؛ داخلی طور پر ۔ (۲) فاعلی حیثیت سے ۔

Subjectiveness : (n) داخلیت ؛ داخلی رنگ ۔

Subjectivism : (n) (۱) موضوعیت ؛ داخلیت ؛ یہ نظریہ کہ علم محض داخلی چیز ہے اور حقیقت کا کوئی خارجی یا معروضی معیار نہیں ۔ (۲) دیکھو Subjective method ۔ (۳)موضوعی امر پر مبنی نظریہ یا طریقہ ۔

Subjectivist : (n) داخلیت پسند ؛ داخلی ؛ حامئ موضوعیت ۔

Subjectivistic : (a) داخلیت پسندانہ ۔

Subjectivity : (n) (۱) داخلیت ؛ داخلی رنگ ۔ (۲) وجود داخلی ۔ (۳) موضوعی امر یا دماغی خاکہ پر مبنی ہونے کی حالت یا صفت ۔ (۴) احساس کا شعور ؛ شعور ۔

Subjectivization : (n) موضوعی یا داخلی بنانا ۔

Subjectivize : (v) موضوعی یا داخلی بنانا ۔

Subjectivo- : جزو ترکیبی بمعنی "موضوعی" : "داخلی" ۔

Subjectless : (a) بے موضوع ؛ بلارعیت ۔

Subjectship : (n) محکومی ۔

Subjoin : (n) [L. 'Subjungere'.] (۱) ضمیمے کے طور پر بڑھا دینا ؛ آخر میں لگا دینا (عبارت ، نقشہ وغیرہ) ؛ عبارت کے نیچے اضافہ کرنا ؛ صفحہ کے نیچے نوٹ دینا ۔ (۲)پہلو بہ پہلو رکھنا ؛ ضمیمہ کے طور پر اضافہ کرنا ۔

Subjoinder : (n) زائد رائے ۔

Subjoint : (n) مفصل ثانوی ۔

Subjugable : (a) تسخیر پذیر ۔

Subjugate : (v) [L. 'Subjugare'.] (۱) مغلوب کرنا ؛ محکوم بنانا ؛ زیر کرنا ؛ مطیع بنانا ۔ (۲) (مجازاً) قابو میں لانا ؛ تابع بنانا ؛ ماتحت بنانا ۔

Subjugate : (a) محکوم ؛ تابع ؛ ماتحت ۔

Subjugated : (a) دیکھو Subjugate

Subjugation : (n) مغلوب کرنا یا ہونا ؛ تسخیر ؛محکومی ؛ تابعداری ۔

Subjugator : (n) مغلوب کرنے والا ؛ مطیع کرنے والا ۔

Subjugular : (a) (مچھلی جس کے پر) حلق سے دور ہوں ۔

Subjunctive : (a) [Fr. 'Subjonctif.'] (۱) شرطیہ ؛ احتمالیہ ۔

(۲) صورت شرطیہ کی : طور شرطیہ سے متعلق ۔

**Subjunctive : (n)** صورت شرطیہ : صورت احتمالیہ : فعل کا طور شرطیہ یا احتمالیہ ۔

**Subjunctive mood : (n)** صورت شرطیہ ۔

**Subjunctively : (adv.)** شرطیہ یا احتمالیہ کے طور پر ۔

**Subkingdom : (n)** (حیوانیات ،نباتیات) نسل : نوع : عالم نباتی یا عالم حیوانی کی کوئی بڑی قسمت ۔

**Sublabial : (a)** زیر شفوی : زیر لب ۔

**Sublabial : (n)** زیر شفوی حصے ۔

**Sublaciniate : (a)** جزئی قاش دار : کسی قدر دندانے دار ۔

**Sublanceolate : (a)** حقیقت سنانی : نیم سنانی ۔

**Sublapsarian : (n)** [mod. L. 'Sublapsarius'.] دیکھو Infralpasarian

**Sublapsarian : (a)** دیکھو Infralapsarian

**Sublapsarianism : (n)** زیر ہبوطیت ۔

**Sublate : (v)** [L. 'Sublat-'.] (منطق) انکار کرنا : تردید کرنا ۔

**Sublateral : (a)** بغل کا : پہلو کا ۔

**Sublateral : (n)** ذیلی نالی ۔

**Sublation : (n)** انکار : تردید ۔

**Subleader : (n)** (۱) ماتحت رہنما : چھوٹا رہنما ۔ (۲) وہ مضمون یا تصویر جو اہم مقام پر چھپی ہو مگر ایسے پہلا مقام نہ ملا ہو ۔

**Sublease : (n)** شکمی پٹہ ۔

**Sublease : (v)** شکمی پٹہ لینا یا دینا ۔

**Sublessee : (n)** شکمی پٹّہ لینے والا : شکمی پٹّہ دار یا اجارہ دار ۔

**Sublessor : (n)** شکمی پٹہ دینے والا : شکمی اجارہ دینے والا ۔

**Sublet : (v)** (مکان وغیرہ) شکمی کرایہ دار یا اجارہ دار کو دینا (کرائے یا اجارے پر) ۔

**Sublet : (n)** شکمی اجارہ :شکمی کرایہ پر لگنے والا مکان ۔

**Sublethal : (n)** نیم مہلک ۔

**Sublevel : (n)** (کسی خاص سطح سے) سطح سے نیچے ۔

**Sublicense : (n)** شکمی پروانہ : ضمنی لائسنس ۔

**Sublimate : (n)** [L. 'Sublimatum'.] (۱) مصعد : صعید : اڑا ہوا جوہر ۔ (۲) (مجازاً) تصفیہ شدہ اور مرتکز چیز ۔ (۳) پارے کا کلورائیڈ : سلیمانی زہر ۔

**Sublimate : (a)** جس میں سلیمانی زہر ہو ۔

**Sublimate : (v)** [L. 'Sublimare'.] (۱) تصعید کرنا (جامد چیز کو) گرم کر کے بخار بنانا اور پھر منجمد ہونے دینا : جوہر اڑانا ۔ (۲) (مجازاً) تہذیب کرنا : پاکیزہ تر : لطیف تر یا برتر بنانا ۔ (۳) تحلیل کی مدد سے کسی چیز کو کامل شخص میں دیکھنا یا دکھانا ۔ (۴) (تحلیل نفس) جذبے یا جبلت کو فروتر موضوع سے ہٹا کر برتر موضوع سے وابستہ کرنا : ارتفاع کرنا ۔ (۵) خیالی یا موہوم بنا دینا ۔

**Sublimated : (a)** (۱) تصعید سے پیدا ہونے والا ۔ (۲) بلند مرتبہ : شاندار : برتر ۔

**Sublimation : (n)** (۱) تصعید : تہذیب : ارتفاع ۔ (۲) عمل تصعید کے بعد جمع ہونے والا ٹھوس مادہ ۔ (۳) برتری : بلند مرتبہ ۔ (۴) وجد ۔ (۵) (تحلیل نفسی) ارتفاع : تسام : اسامہ ۔ (۶) (کیمیا) تصعید ۔

**Sublime : (a)** [L. 'Sublimis'.] (۱) رفیع : برتر : اعلیٰ : معلیٰ ۔ (۲) انتہائی ۔ (۳) (تشریح) قریب سطح : سطحی ۔ (۴) بلند : بلند تر : اونچی عمارت ۔ (۵) مغرور : گھمنڈی ۔ (۶) شاندار : عالی شان ۔ (۷) سلطان وغیرہ کا اعزازی خطاب ۔ (۸) تصفیہ شدہ ۔ (۹) رفیع : پر شوکت (طرز اسلوب ، مصنف وغیرہ) ۔

**Sublime : (n)** رفیع ، برترشے ، حصہ ، صفت یا خاصیت ۔

The sublime : تمام رفیع اور برتر چیزیں : رفعت ۔

**Sublime : (v)** (۱) تصعید ہونا ۔ (۲) تہذیب ہونا : لطیف تر : پاکیزہ تر یا برتر ہو جانا ۔ (۳) اوج رفعت پر پہنچانا : رفیع کرنا ۔ (۴) اوپر اٹھانا : بلند کرنا ۔ (۵) عمل تبخیر کرانا ۔

**Sublimed : (a)** تصعید کیا ہوا ۔

**Sublimely : (adv.)** (۱) رفعت کے ساتھ ۔ (۲) نہایت : بے حد ۔

Sublimeness : (n) رفعت ؛ رفیع ہونا ۔

Sublimer : (n) تصعید کنندہ ۔

Sublimification : (n) رفیع یا برتر ہونا یا کرنا ۔

Subliminal : (a) [Sub + L. 'Limen, Limin'.] کڈ فی ؛ متسامی ؛ جو دائرہ شعور میں موجود ہو مگر اس کا شعوری احساس نہ ہو ؛ تقریباً غیر محسوس ؛ اخفی ۔

Subliminal : (n) خفی شے ؛ غیر محسوس شے ۔

Subliminal advertising : (n) غیر محسوس اشتہار ۔

Subliminal self : (n) زیر شعوری نفس ؛ نفس متسامیہ ؛ انسان کی شخصیت کا ایک مستقل عنصر جو نفس شاعرہ سے علیحدہ ہے اور شعور کو اس کے وجود کی خبر نہیں ؛ نفس خفی ؛ تحت شعوری نفس ۔

Sublimination : (n) (اشتہار وغیرہ میں) غیر محسوس اصول فن کا استعمال ۔

Subliming : (a) تصعیدی ۔

Sublimity : (n) [L. 'Sublimites'.] رفعت ؛ برتری ۔

Sublimize : (v) رفیع بنانا ۔

Sublinear : (a) (۱) (نباتیات) تقریباً مخطط ۔ (۲) زیر خط ؛ تحت سطر ۔

Sublingua : (n) زیر زبان ۔

Sublingual : (a) زبان کے نیچے کا ؛ تحت لسانی ؛ زیر زبانی ۔

Sublingual gland : (n) زیر زبان غدہ ۔

Sublining : (a) نیچے خط کھینچنا ۔

Subliterary : (a) ادب سے کمتر درجے کا ۔

Subliterate : (n) کم پڑھا لکھا ۔

Subliterature : (n) گھٹیا ادب ؛ فانی ادب ۔

Sublittoral : (a) نواح ساحل ؛ ساحل کے قریب کا ۔

Sublobular : (a) لختۂ جگر کی جڑ میں واقع ۔

Subluminous : (a) جزوی طور پر روشن ۔

Sublunar : (a) [Late and med. L. 'Sublunaris'.] (۱) زیر قمری ؛ تحت قمری ۔ (۲) دنیاوی ؛ ارضی ؛ دنیوی ۔

Sublunar point : (n) زمین کا وہ حصہ جہاں چاند سخت الراس پر ہو ۔

Sublunary : (a) دیکھو Sublunar

Sublunate : (a) تقریباً ہلال نما ۔

Sublustrous : (a) کسی قدر چمکیلا ۔

Subluxated : (a) جزوی طور پر (ہڈی) اتارا ہوا ۔

Subluxation : (n) جزوی خلع ؛ جزوی طور پر ہڈی کے جوڑ کا اتر جانا ۔

Submachine gun : (n) ایک قسم کی ہلکی خود کار یا نیم خود کار مشین گن ۔

Submain : (n) بڑا آب گزر جس سے کئی ضمنی نالیاں ملتی ہیں ۔

Submaintenance : (n) صحت مندی کے لئے ناکافی ۔

Submarginal : (a) (۱) سرحد کے قریب کا ؛ کنارے پر واقع ۔ (۲) آخری حد سے کم ۔

Submarginate/ Submargined : (a) جس کے کور کے علاقے پر حاشیہ ہو ۔

Submammary : (a) تحت ثدی ؛ پستان اور تھن کے نیچے کا ؛ زیر پستانی ۔

Submarine : (a) (۱) تحت بحری ؛ سمندر کے اندر کا (پورا ، آتش فشاں وغیرہ) ۔ (۲) سمندر کے اندر کام آنے والا ۔ (۳) آبدوز ۔

Subarine : (n) (۱) تحت بحری مخلوق ۔ (۲) آبدوز سرنگ ۔ (۳) آب دوز کشتی ؛ پن ڈبی ۔

Submarine : (v) (۱) آبدوز کشتی سے حملہ کرنا ۔ (۲) سمندر کے اندر حرکت کرنا ۔ (۳) آبدوز کشتی چلانا ۔ (۴) پانی کے اندر تیرنا یا غوطہ لگانا ۔ (۵) (فٹ بال میں) دو مخالف کھلاڑیوں کے گھٹنوں کے درمیان سر اور شانہ دے کر پاؤں کو اوپر کھینچ لینا تاکہ دونوں پھسل جائیں ۔

Submarine chaser : (n) آبدوز کشتی کا تعاقب کرنے والی کشتی ۔

**Submarine geology : (n)** تحت بحری ارضیات ۔

**Submarine mine : (n)** آبدوز سرنگ ۔

**Submarine sandwitch : (n)** ایك قسم كا سموسا ۔

**Submarine telegraph : (n)** آبدوز تلغراف ۔

**Submariner : (n)** آبدوز کشتی کے عملے کا رکن ۔

**Submarining : (n)** آبدوز کشتی کے ذریعے حملہ کرنا ۔

**Submaster : (n)** (انگلستان کے بعض مدرسوں میں) سیکنڈ ماسٹر ۔

**Submaxilla : (n)** نچلا جبڑا یا جبڑے کی ہڈی ۔

**Submaxillary : (a)** تحت فکی : نچلے جبڑے کے نیچے کا ؛ زیر فکی ۔

**Submaxillary gland : (n)** زیر فکی غدہ ۔

**Submaximal : (a)** تقریباً سب سے زیادہ یا سب سے بڑا ۔

**Submedial : (a)** (۱) دیکھو Submedian ۔ (۲) (ارضیات) متوسط چٹانوں کے نیچے کا ۔

**Submedian : (a)** وسط کے قریب کا ۔

**Submediant : (n)** (موسیقی) ششم ۔

**Submental : (a)** زیر ذقنی : زیر ذقنہ ؛ تھوڑی کے نیچے کا ۔

**Submentum : (n)** (حیوانیات) زیر ذقنہ ۔

**Submerge : (v) [L. 'Submergere'.]** (۱) تہ آب کر دینا ؛ غرقاب کر دینا ۔ (۲) (مجازاً) (مصیبت و غم وغیرہ کے سیلاب میں) غرق کر دینا ۔ (۳) (آبدوز وغیرہ کا) غوطہ لگانا ؛ ڈبکی مارنا ؛ سطح سمندر کے نیچے چلانا ۔

**Submerged : (a)** (۱) غرقاب ؛ زیر آب ۔ (۲) (نباتیات) زیر آبی ؛ غریق ۔ (۳) مدغم ۔ (۴) مخفی ؛ باطنی ۔

**Submerged tenth : (n)** آبادی کا وہ حصہ جو ہمیشہ قرض اور مصیبت وغیرہ کے بوجھ سے دبا رہتا ہے ۔

**Submergence : (n)** (۱) غرقاب کرنا یا ہونا ؛ غرقابی ۔ (۲) وہ دوری یا حد جہاں تك کوئی چیز غرق ہوتی ہے ۔

**Submergent : (a)** جزوی طور پر غرقاب ۔

**Submergible : (a)** قابل غرقابی ۔

**Submersal : (a)** غرقابی کا یا غرقابی کے دوران واقع ہونے والا ۔

**Submerse : (v)** (شاذ) تہ آب ہونا ۔

**Submerse : (a)** (نباتیات) تہ آب ۔

**Submersed : (a)** دیکھو Submerged

**Submersible : (a)** جو تہ آب ہو سکے ؛ قابل غرقابی ۔

**Submersible : (n)** تہ آب رہنے والی کشتی ۔

**Submersion : (n)** غرقاب کرنا یا ہونا ؛ غرقابی ۔

**Submetallic : (a)** (۱) کسی قدر فلزی ؛ نیم دھاتی ۔ (۲) دھات نما ؛ فلز: دھات کاسا ؛ دھات سے مشابہ ۔

**Submeter : (n)** سب میٹر ؛ ضمنی میٹر ۔

**Submicron : (n)** زیر مائکرون ؛ ورائے خردبینی ذرہ ۔

**Submicroscopic : (a)** ورائے خردبینی ؛ زیر خرد بینی ۔

**Subminiature : (a)** بہت چھوٹا ۔

**Subminiature camera : (n)** بہت چھوٹا کیمرہ جس میں ۱۶ ملی میٹر کی فلم لگتی ہے ۔

**Subminiaturisation : (n)** بہت چھوٹا بنانا ۔

**Subminimal : (a)** ناکافی ۔

**Submission : (n) [OFr. or L. 'Submissio-'.]** (۱) تسلیم ؛ اطاعت ؛ اطاعت قبول کرنا ؛ حوالے کرنا یا کیا جانا ۔ (۲)فرمانبرداری ؛ فرماں پذیری ؛ تسلیم و رضا ؛ عجز و انکسار ؛ فروتنی ۔ (۳) (قانون) وہ نظریہ یا بات جو وکیل عدالت کے سامنے پیش کرے ؛ گذارش ؛ معروضہ ۔ (۴) ادب ؛ پاس ؛ لحاظ ؛ قدر ؛ تعظیم ؛ احترام ۔ (۵)(قانون) اقرار نامہ ۔

**Submissive : (a)** فرماں بردار ؛ فرماں پذیر ؛ منکسر ؛ اطاعت شعار ؛ اطاعت کیش ۔

**Submissively : (adv.)** فرماں برداری سے؛ فرماں پذیری ؛ عجز و انکسار سے ؛ عاجزانہ ۔

Submissiveness : (n) عجز و انکسار ؛ فرماں برداری ؛ فرمان پذیری ؛ فروتنی ؛ عاجزی۔

Submit : (v) [L. 'Submittere'.] (۱) اپنے آپ کو حوالے کر دینا ؛ اطاعت اختیار کرنا ؛ اطاعت کرنا ؛ فرمانبرداری کرنا ۔ (۲) پیش کرنا (ملاحظے یا فیصلے ، ثالثی ، تنقید وغیرہ کے لئے) ۔ (۳) عرض کرنا ؛ گذارش کرنا ۔ (۴) سر تسلیم خم کرنا ؛ قبول کر لینا ؛ مان لینا ؛ راضی ہو جانا ؛ برداشت کر لینا۔

Submittal : (n) پیش کرنا ؛ اطاعت کرنا ؛ مان لینا ؛ قبول کرنا۔

Submittance : (n) دیکھو Submission

Submitter : (n) پیش کرنے والا ؛ اطاعت قبول کرنے والا ؛ جھکنے والا ۔

Submittingly : (adv.) اطاعت اختیار کرتے ہوئے ؛ قبول کرتے ہوئے ؛ سر تسلیم خم کرتے ہوئے۔

Submolecule : (n) سالمہ سے چھوٹا ذرہ ۔

Submontane : (a) (۱) کوہ دامنی ؛ دامنِ کوہ کا ۔ (۲) پہاڑ کے نیچے کا ؛ زیرِ کوہ۔

Submotive : (n) ضمنی یا ثانوی محرک ؛ مخفی محرک ۔

Submountain : (a) پہاڑ کے نیچے کا ؛ زیر کوہ ۔

Submucosa : (n) زیر مخاط ۔

Submucous : (a) (۱) نیم مخاطی ؛ کسی قدر لعاب دار یا لس دار ۔ (۲) زیر غشائے مخاطی ؛ غشائے مخاطی کے نیچے کا ۔

Submultiple : (n) (ریاضیات) کسر ؛ جزوِ ضربی ؛ وہ عدد جسے کسی عدد صحیح سے ضرب دینے سے عدد حاصل معلوم ہو ۔

Submundane : (a) زیر زمین ؛ زمین دوز ؛ تحتِ ارضی ۔

Submuscular : (a) زیر عضلہ ۔

Subnarcotic : (a) کسی قدر مخدور ؛ خفیف مخدر ؛ قدرے مغموم ؛ کسی قدر سُن کرنے والی یا نیند لانے والی ۔

Subnasal : (a) زیر انفی ۔

Subnascent : (a) (کسی چیز کے) نیچے سے اگنے والا یا زیر نلشی ۔

Subnation : (n) کسی قوم کا حصہ جو ثقافت اور اغراض کی بنا پر منقسم ہو ۔

Subnatural : (a) تحت الفطرت ؛ تحت عادت ؛ تحت العادۃ ؛ فطری یا معمولی سے کم ۔

Subneural : (a) مرکزی نظام عصبی کے نیچے کا ۔

Subnitrate : (n) اساسی نائٹریٹ ۔

Subnivean : (a) برف کے نیچے واقع ۔

Subnomine : (adv.) ذیلی نام کے طور پر یا نیچے ؛ عنوان کے نیچے ۔

Subnormal : (n) (ہندسہ) زیر عماد ۔

Subnormal : (a) تحت طبعی ؛ مقررہ طبعی معیار سے کم ۔

Subnormality : (n) تحت طبعی ہونا ۔

Subnotation : (n) ہدایت شاہی ؛ فرمان شاہی ۔

Subnutrition : (n) ناکافی غذا ۔

Suboblique : (a) کسی قدر ترچھا ۔

Subobsolete : (a) مبہم ؛ غیر واضح ۔

Suboccipital : (a) (تشریح) تحت موخر ؛ پشت سر کے نیچے کا ؛ زیر قذالی ۔

Suboccipital nerve : (n) گردن کی پہلی رگ ۔

Suboceanic : (a) تحت بحری ؛ سطح سمندر کے نیچے کا ؛ زیر بحری ۔

Suboctave : (n) (موسیقی) سُر کے نیچے کا سرگرم ۔

Subocular : (a) تحت چشمی ؛ زیر چشمی ؛ آنکھ کے نیچے کا ۔

Suboesophageal : (a) تحت نری ؛ نر خرے کے نیچے کا ۔

Suboffice : (n) دفتر ثانوی ۔

Subofficer : (n) ماتحت افسر ۔

Subopaque : (a) تقریباً نیم شفاف ۔

Subopercular : (a) زیر سر پوش کا ۔

**Suboperculum : (n)** زیر سر پوش۔

**Subopposite : (a)** تقریباً مخالف ۔

**Suboral : (a)** زیر دہنی : دہن سے نیچے کا۔

**Suborbital : (a)** جو زمین کے مدار سے متعلق یا اسے پورا نہ کرتا ہو ۔

**Suborbital : (a)** تحت حجاجی : خانۂ چشم کے نیچے کا۔

**Suborbital : (n)** تحت حجاجی ساخت (ہڈی ، عضروف ، عصب وغیرہ).

**Suborbitar/ Suborbitary : (a & n)** دیکھو Suborbital

**Suborder : (n)** (۱) (حیوانیات ، نباتیات) زیر خاندان : قبیلہ : نباتی یا حیوانی خاندان کی کوئی قسم ۔ (۲) (تعمیرات) محراب کی تعمیر کا ثانوی یا کم تر طرز۔

**Subordinacy : (n)** ماتحتی : تابع ہونا۔

**Subordinal : (a)** خاندان کی کسی قسم سے متعلق ۔

**Subordinary : (n)** (نقابت) ضمنی مارکہ ۔

**Subordinate : (a)** [med. L. 'Subordinatus'.] (۱) کم تر : فروتر : کم درجے کا : کم اہمیت رکھنے والا : ثانوی ۔ (۲) ماتحت : تابع : تبعی ۔ (۳)(ارضیات) تحتانی ۔

**Subordinate : (n)** (۱) ماتحت عہدہ دار : ماتحت ۔ (۲) تابع چیز ۔

**Subordinate : (v)** (۱) کم درجے کا بنانا : کم اہمیت والا بنانا۔ (۲) ماتحت بنانا : تابع بنانا ۔ (۳) محرابوں کو سلسلہ وار بنانا۔

**Subordinate clause : (n)** تابع جملہ : وہ جملہ جو حرف عطف کے ذریعے کسی دوسرے جملے میں اضافہ کیا جائے یا جو دوسرے جملے میں اسم صفت یا متعلق فعل کاکام دے ۔

**Subordinately : (adv.)** کم درجے کے ساتھ : بطور ماتحت : تابع ہو کر ۔

**Subordinateness : (n)** کم تر ہونا : کم درجے کا ہونا : ماتحتی : تابع ہونا۔

**Subordinating : (a)** تابع : ماتحت ۔

**Subordinating conjunction : (n)** حرف عطف جو کسی تابع فقرہ کو اصل فقرہ سے ملاتا ھے ۔

**Subordination : (n)** (۱) ماتحت یاتابع قرار دینا یا دیا جانا۔ (۲) ماتحتی : تابع ہونا : کم تر یا مؤخر ہونا ۔ (۳)(تعمیرات) سلسلہ وار محراب بنانا۔

**Subordinationism : (n)** (دینیات) تبعیہ : یہ مسئلہ کہ تثلیث کے ارکان میں ثلاثہ میں دو رکن یعنی بیٹا اور روح القدس تیسرے رکن یعنی باپ یا خدا کے تابع ہیں : تبعیت ۔

**Subordinationist : (n)** تبعیت یا تبعہ کا ماننے والا ۔

**Subordinative : (a)** (شاذ) کم تر : ماتحت : تابع قرار دینے کا : تابع (حرف عطف ) ۔

**Subordinator : (n)** دیکھو Subordinating conjunction

**Suborn : (v)** [L. 'Subornare'.] (۱) رشوت دے کر جھوٹی شہادت دلانا ، یا کوئی اور خلاف قانون کام کرانا ۔ (۲) بے وفاداری پر آمادہ کرنا۔

**Subornation : (n)** (۱) ترغیب حلف دروغی : رشوت دے کر جھوٹی شہادت دلانا یا کوئی اور خلاف قانون کام کرانا :رشوت گیری ۔ (۲) رشوت دے کر لی ہوئی جھوٹی شہادت ۔

**Suborner : (n)** رشوت دے کر جھوٹی شہادت دلانے والا یا کوئی اور خلاف قانون کام کرانے والا ۔

**Subovate : (a)** قدرے بیضاوی : بیضاوی سا : نیز بیضاوی ۔

**Subovoid : (a)** قدرے بیضاوی : بیضاوی سا۔

**Suboxide : (n)** آکسائیڈ جس میں آکسیجن کی مقدار نسبتاً کم ہو ۔

**Subpar : (a)** مساوات سے نیچے کا۔

**Subparagraph : (n)** ضمنی پیرگراف ۔

**Subparallel : (a)** تقریباً متوازی : متوازی سا۔

**Subparietal : (a)** زیر جداری : ان دونوں ہڈیوں کے نیچے کا جو کاسۂ سر کے اوپر کے حصے میں دیواروں کی طرح واقع ہیں ۔

**Subpectinate : (a)** کسی قدر شانہ نما۔

**Subpectoral : (a)** (۱) زیر صدری : صدری عضلات کے نیچے کا۔ (۲) سینے کے نیچے کا۔

**Subpeduncular : (a)** زیر غصنہ کا۔

**Subpermanent : (a)** مستقل ؛ قائم ۔

**Subpetiolar : (a)** زیر ڈنٹھل ؛ زیر ذنیبی ۔

**Subpharyngeal : (a)** تحت حلقی ؛ حلق کے نیچے کا ۔

**Subphrenic : (a)** زیر حاجزی ؛ پردۂ شکم کے نیچے کا ۔

**Subphylar : (a)** زیر نسل سے متعلق ۔

**Subphyllum : (n)** زیر نسل ؛ اُمیمه ۔

**Subpial : (a)** ام رقیقه کے نیچے کا ۔

**Subplate : (n)** زیریں تختی ؛ (دھات وغیرہ کی) تختی جو کسی چیز کے نیچے حفاظت کی غرض سے رکھ دی جاتی ھے ۔

**Subpleural : (a)** زیر غشاالرّیه ۔

**Subplinth : (n)** زیر کرسی ۔

**Subplot : (n)** (۱) ضمنی پلاٹ (ڈرامہ ، ناول وغیرہ کا) ۔ (۲) چھوٹا قطعۂ زمین ۔

**Subplow : (v)** (۱) فریب ؛ چالاکی ؛ ھوشیاری ؛ مکاری ۔ (۲) باریکی ؛ نزاکت ؛ تیزی ۔

**Subpeona : (n) [L.]** (قانون) سفینه ؛ سمن ، جس کے ذریعه کسی شخص کو عدالت میں حاضر ھونے کا حکم دیا جائے ؛ طلب نامه ؛ احضاریه ۔

**Subpoena : (v)** سمن جاری کرنا ؛ سمن کے ذریعے حاضر عدالت ھونے کا حکم دینا ؛ (کسی شخص پر) سمن کی تعمیل کرنا ۔

**Subpoena : (adv.)** بحالتِ خوف جرمانه ۔

**Subpoenal : (a)** جو جرمانه کے خوف سے کیا جائے ۔

**Subpolar : (a)** (۱) تحت القطب ؛ جو قطبین سماوی میں سے کسی قطب کے ٹھیک نیچے واقع ھو ۔ (۲) نواح قطب کا ؛ قطب جنوبی یا شمال کے قریب کا ۔

**Subport : (n)** ضمنی یا ثانوی بندرگاہ ۔

**Subprefect : (n)** (۱) (فرانس) نائب ناظم (بعض محکموں کا) ؛ پیرس کا نائب کوتوال ۔ (۲) (بعض اسکولوں میں) نائب مانیٹر ۔

**Subprefectorial : (a)** نائب ناظم کا ؛ نائب مانیٹر کا ۔

**Subprefecture : (n)** (۱) نائب نظامت ؛ نائب کوتوالی ۔ (۲) نائب مانیٹری ۔

**Subprior : (n)** (۱) نائب پرائر ؛ پرائر سے کم درجے کا پادری ۔ (۲) نائب مہتمم خانقاہ ۔

**Subproblem : (n)** ضمنی یا ذیلی مسئله ۔

**Subpubescent : (a)** کسی قدر مودار ؛ کسی قدر جھبرا ۔

**Subquadrangular : (n)** چوگوشه نما ۔

**Subquadrate : (a)** تقریباً مربع ۔

**Subquadruple : (a)** چوتھائی ؛ ربع ۔

**Subquality : (n)** اندرونی صفت ۔

**Subquality : (a)** گھٹیا ؛ کم تر ۔

**Subquintuple : (n & a)** پانچویں حصے کے برابر ؛ پانچواں حصه ۔

**Subrace : (n)** نسل کی ایک تقسیم ۔

**Subramose : (a)** کسی قدر شاخدار ؛ قلیل شاخه ۔

**Subrange : (n)** ضمنی سلسله (کوہ) ۔

**Subrational : (a)** تقریباً ذی عقل یا معقول ۔

**Subrectangular : (a)** تقریباً مستطیل ۔

**Subregion : (n)** قسمت خطه ؛ ذیلی خطه ؛ ملك یاعلاقے کی قسمت ۔

**Subregulus : (n)** چھوٹا شاہزادہ ۔

**Subrent : (n)** شکمی کرایه ۔

**Subreptary : (a) [L. 'Subreptus'.]** رینگنے والا ۔

**Subreption : (n) [L. 'Subrept-'.]** دھوکے یا غلط بیانی سے کوئی چیز حاصل کرنا ۔

**Subreptitous : (a)** (۱) (قانون) دھوکا یا غلط بیانی سے حاصل شدہ ۔ (۲) خفیه ۔

**Subreptitiously** : (a) دھوکے بازی یا غلط بیانی سے ۔

**Subreptive** : (a) (۱) جو چوری سے لیا جائے ؛ چوری کا ؛ خفیہ ؛ مخفی ؛ پوشیدہ ؛ دزدیدہ ۔ (۲) گھڑا ہوا ؛ اختراع شدہ (عبارت) بغیر اجازتِ مصنف چھاپا ہوا (دوسرا ایڈیشن یا کاپی)۔

**Subreputable** : (a) بدنام ۔

**Subretinal** : (a) تحت شبکی ؛ پردۂ چشم کے نیچے کا ؛ زیر شبکی ۔

**Subrhomboidal** : (a) تقریباً معین نما کی شکل کا ۔

**Subrident** : (a) [L. 'Subridens'.] مسکراتا ہوا ؛ مسکراہٹ کے ساتھ ۔

**Subridently** : (adv.) مسکراتے ہوئے ۔

**Subrigid** : (a) جو بالکل سخت نہ ہو ۔

**Subrisive** : (a) مسکراتا ہوا ؛ ہنستا ہوا ۔

**Subrogate** : (v) [L. 'Subrogatus'.] (قانون) حق یا دعویٰ کے لئے ایک کی جگہ دوسرے کو رکھنا ۔

**Subrogation** : (n) ایک شخص کی جگہ دوسرے کو قرض خواہ قرار دینا

**Subrostral** : (a) چھوترہ کے نیچے کا ؛ زیر منقاری ۔

**Subrotund** : (a) تقریباً گول ؛ گول سا ؛ دائرہ نما ۔

**Subrounded** : (a) جزوی طور پر گول ۔

**Subsacral** : (a) عظم الحجز کے نیچے کا ؛ جو ریڑھ کی ہڈی کے سب سے نچلے فقرے سے نیچے واقع ہو ۔

**Subsaline** : (a) کسی قدر نمکین یا کھارا ۔

**Subsample** : (v) منتخب افراد یا چیزوں میں سے انتخاب کرنا ۔

**Subsample** : (n) منتخب افراد یا چیزوں میں سے انتخاب کیا ہوا نمونہ ۔

**Subsatellite** : (n) طفیلی سیاسی پارٹی کی ایک ضمنی شاخ ۔

**Subsaturated** : (a) نیم سیر ؛ نیم سیر شدہ ؛ تقریباً سیر ۔

**Subsaturation** : (n) نیم سیری ؛ تقریباً سیر ہونا ۔

**Subscapular** : (a) [mod. L. 'Subscapuleris'.] زیر کتفی ؛ کندھے کے نیچے کا ۔

**Subscapularis/ Subscapularis muscle** : (n) ایک عضلہ جو کندھے کی نیچے کی ہڈی سے نکل کر بازو کی ہڈی تک جاتا ہے ۔

**Subscribable** : (a) چندہ دیئے جانے کے لائق ۔

**Subscribe** : (v) [L. 'Subscribere'.] (۱) دستخط کرنا ؛ دستاویز یا تصویر کے نیچے اپنا نام لکھنا ۔ (۲) (شاذ) دستاویز کے نیچے کوئی نشان بنانا یا کوئی عبارت لکھنا ۔ (۲) حمایت کرنا ؛ تائید کرنا (کسی تحریر یا رائے کی) ؛ قائل ہونا ۔ (۳) چندے کی فہرست میں نام لکھانا ؛ چندہ دینے کا وعدہ کرنا ؛ چندہ دینا ۔ (۵) چندے سے جمع کرنا ۔ (۶) کتب فروش کا کتاب کے معینہ نسخوں کو لینے کے لئے پہلے سے تیار ہو جانا ؛ کتاب کا اس طرح لیا جانا ؛ ناشر کا کتب فروشوں کو کتابیں دینا ۔

**To subscribe for** : حصص ، جریدہ ، اخبار وغیرہ کا پیشگی خریدار بننا ۔

**Subscribed capital** : (n) اقراری اصل ۔

**Subsriber** : (n) (۱) دستخط کرنے والا ۔ (۲) چندہ دینے والا ۔ (۳) خریدار (اخبار وغیرہ کا) ۔

**Subscript** : (n) [L. 'Subscriptus'.] (۱) نیچے لکھی تحریر ؛ (کسی دستاویز وغیرہ کی) آخر کی تحریر ؛ دستخط (۲) نیچے لکھا ہوا لفظ یا نشان ۔

**Subscript** : (a) نیچے لکھا ہوا ۔

**Subscription** : (n) (۱) دستخط کرنا یا ہونا ؛ دستخط ۔ (۲) چندہ ۔ (۳) چندہ ؛ قیمت (اخبار وغیرہ کی) ۔ (۳) دستاویز کے نیچے کی تحریر ۔ (۵) دستخط شدہ اعلان یا بیان ۔ (۶) کتاب شائع کرنے کا ایک طریقہ جس میں ناشر یا مصنف ان کتب فروشوں کو کتابیں دیتا ہے جو اشاعت سے پہلے قیمت ادا کر دیتے ہیں ؛ گھر گھر گھوم کر کتابیں بیچنا ۔

**Subscription book** : (n) (۱) چندہ دینے والوں کی فہرست ۔ (۲) کتاب جو گھر گھر گھوم کر بیچی جائے ۔

**Subscription edition** : (n) (۱) کتاب کا وہ ایڈیشن جو پیشگی لینے کے بعد چھاپی جائے ۔ (۲) کتاب کا وہ ایڈیشن جو صرف چندہ دینے والوں کے لئے ہو ۔

**Subscription list** : (n) چندہ لینے والا ۔

**Subscription price** : (n) وہ قیمت جو اشاعت سے پہلے لینے والے کو ادا کرنی پڑتی ہے ۔

Subscription room : (n) وہ کمرہ جسے صرف چندہ دینے والے استعمال کر سکتے ہیں ۔

Subscription warrant : (n) (کتاب کی) اشاعت سے پہلے ادا کی ہوئی قیمت کی رسید ۔

Subscriptionist : (n) چندہ لینے والا ۔

Subsea : (a) زیر آب ؛ تحت بحر ؛ آب دوز ۔

Subsect : (n) (۱) فرقہ جو کسی دوسرے فرقے سے براہ راست نکلا ہو ۔ (۲) چھوٹا فرقہ ۔

Subsection : (n) (۱) ذیلی شعبہ ؛ ذیلی دفعہ ۔ (۲) ذیلی قسم ؛ قسم در قسم ؛ فرعی قسم ؛ ذیلی حصہ ۔

Subsectioned : (a) ذیلی شعبوں میں یا ذیلی قسموں میں منقسم ۔

Subsector : (n) ذیلی قطعہ ۔

Subsella : (n) گرجے کی مشرقی حصے میں گانے والوں کی نشست کا سلامی بازو (جس کے سہارے لوگ کھڑے ہوتے ہیں) ۔

Subsellium : (n) [L.] (۱) (قدیم روما) گول تماشا گاہ کی نشست ؛ نیچی بنچ یا نشست ۔ (۲) دیکھو Subsella ۔

Subsemitone : (n) سرگم کا خاص سُر ۔

Subsense : (n) ذیلی حس ۔

Subsensible : (a) تحت حسی ؛ غیر حسی ؛ ناقابل حس ؛ جو اس قدر خفیف ہو کہ حواس سے محسوس نہ کیا جا سکے ۔

Subsensual : (a) غیر حسی ؛ تحت حسی ۔

Subsensuous : (a) غیر حسی ؛ تحت حسی ۔

Subseptate : (a) جزوی طور پر حجاب دار ۔

Subseptuple : (a) ساتویں حصے کے برابر ؛ ساتواں حصہ ۔

Subsequence : (n) (۱) تاخر ؛ بعد کا ہونا ۔ (۲) بعد کا واقعہ ؛ متاخر ؛ تکملہ ؛ انجام کار ۔

Subsequent : (a) [Fr. or L. 'Subsequens'.] (۱) متاخر ؛ بعد کا ؛ بعدی ؛ ما بعد ۔ (۲) (ارضیات) فرعی ؛ ثانوی ۔

Condition subsequent : دیکھو Condition

Subsequent drainage : (n) معاون ندیوں کے ذریعے پانی کا اخراج ۔

Subsequent stream : (n) معاون ندی ۔

Subsequent to : (adv.) بعد ۔

Subsequent valley : (n) وادی جو معاون ندیوں کی وجہ سے ختم ہو گئی ہو ۔

Subsequential : (a) دیکھو Subsequent

Subsequentially : (adv.) دیکھو Subsequently

Subsequently : (adv.) بعد میں ؛ آگے چل کر ۔

Subsere : (n) (نباتیات) ذیلی سلسلہ ۔

Subserosa : (n) (طب) نیم مصلی نسیج ۔

Subserous : (a) (۱) نیم مصلی ؛ خونابی غشا کے نیچے کا ؛ نیم مصلی نسیجوں پر اثر انداز ہونے والا ۔ (۲) کسی قدر خونابی ؛ تقریباً سیرم کا سا ؛ تقریباً سیال ؛ چھاچھ کا سا ۔

Subserve : (v) [L. 'Subservire'.] ذریعہ ہونا ؛ مدد ہونا ؛ معین ہونا ۔

Subserviate : (v) ماتحت بنانا ؛ تابع بنانا ۔

Subservience : (n) (۱) اعانت ؛ امداد (کسی مقصد میں) ۔ (۲) ماتحت ہونا ؛ تابع ہونا ۔ (۳) خوشامد ؛ چاپلوسی ؛ ذلالت ۔

Subserviency : (n) دیکھو Subservience

Subservient : (a) [L. 'Subserviens'.] (۱) مدد ؛ معین ۔ (۲) تابع ؛ (کسی مقصد کی) ماتحت ۔ (۳) ذلیل خوشامدی ؛ چاپلوس ؛ خوشامدانہ ؛ غلامانہ ۔

Subservient : (n) خوشامدی یا ماتحت شخص ۔

Subserviently : (adv.) تابع یا ماتحت کے طور پر ؛ چاپلوسی سے ؛ ذلیل خوشامدانہ طریقے سے ۔

Subservientness : (n) دیکھو Subservience

Subsessile : (a) (نباتیات) قصیر ساقہ ؛ کوتاہ ڈنڈیا ؛ قریب قریب تنے سے جڑا ہوا ؛ بہت چھوٹی سی ڈنڈی کا (پتا) ۔

Subset : (v) (اسکاچستان) دیکھو Sublet

**Subset : (n)** ذیلی مجموعہ ۔

**Subsextuple : (a & n)** چھٹے حصے کے برابر ؛ چھٹا حصہ ؛ سُدس ؛ ایک چھٹا ۔

**Subsexual : (a)** زیر جنسی ؛ تحت جنسی ۔

**Subshining : (a)** کسی قدر چمکیلا ۔

**Subshock : (a)** (۱) جو پوری طرح بے ہوش نہ کرے (انسولین) ۔ (۲) انسولین کے ذریعے بے ہوش کرنے سے متعلق ۔

**Subshrub : (n)** (۱) (نباتیات) جھاڑی ۔ (۲) ایک قسم کی سدا بہار جھاڑی ۔

**Subshrubby : (a)** (۱) کسی قدر جھاڑی دار ۔ (۲) جھاڑچی سے مشابہ ۔

**Subside : (v)** [L. 'Subsidere'.] (۱) (دریا وغیرہ کا) اتر جانا ؛ گھٹ جانا (سیلاب وغیرہ کا) ؛ زور کم ہو جانا ؛ فرو ہو جانا۔ (۲)دھنس جانا ؛ بیٹھ جانا (زمین ، عمارت ، جہاز وغیرہ کا) ۔ (۳) (منتشر ذرات کا) تہ میں بیٹھ جانا ؛ تہ نشیں ہو جانا ۔ (۴) (اشخاص کے متعلق عموماً مزاحاً) بیٹھ جانا ؛ جھک جانا ؛ لیٹ جانا ؛ دھیما ہو جانا؛ ڈھیر ہو جانا (کرسی وغیرہ پر) ۔ (۵) مدھم ہو جانا ؛ دھیما ہو جانا ؛ ہلکا ہو جانا ؛ زور کم ہو جانا ؛ فرو ہو جانا ۔ (۶) (جوش ، اشتعال وغیرہ کا) دھیما پڑ جانا ؛ کم ہو جانا ۔ (۷) (کام کا) موقوف ہو جانا ۔ (۸)(اشخاص کا) سست ہو جانا ؛ خاموش ہو جانا ۔ (۹) مل جانا ؛ گھل مل جانا ؛ہضم ہو جانا ۔

**Subsidence : (n)** (۱) تہ نشیں ؛ دھسل ؛ بیٹھ جانا ۔ (۲) اترنا ؛ اتار ۔ (۳) ڈھلان ؛ نشیب ۔ (۴) اتار ؛ زیر (آہنگ یا تاکید میں)۔ (۵) دھنسنا ؛ بیٹھ جانا (زمین کے کسی ٹکڑے کا) ۔ (۶) فرو ہو جانا ۔

**Subsidency : (n)** دیکھو Subsidence

**Subsident : (a)** تہ نشیں ؛ تہ میں بیٹھنے والا ۔

**Subsider : (n)** تہ نشینی میں مدد کرنے والا ؛ وہ ظرف جس میں عمل ترسیب ہو ۔

**Subsidiarisy : (adv.)** تابع یا ماتحت کی حیثیت سے ؛ ذیلی حیثیت ؛ ضمنی طور پر ۔

**Subsidiarity : (n)** تابع یا ماتحت ہونا ؛ ذیلی ہونا ؛ ضمنی ہونا ۔

**Subsidiary : (a)** [L. 'Subsidiarius'.] (۱) تابع ؛ ماتحت ۔ (۲) ضمنی؛ ذیلی ؛ ثانوی ؛ فرعی ۔ (۳) امدادی ؛ معاون ۔ (۴) کمکی ۔

**Subsidiary : (n)** (۱) معاون ۔ (۲) (صرافہ) ماتحت کمپنی ۔ (۳) (پولو کھیل میں) ضمنی یا ثانوی گول ۔ (۴) (موسیقی) موضوع نغمہ ۔

**Subsidiary cell : (n)** (نباتیات) زائد خلیہ ۔

**Subsidiary coin : (n)** (نبیادی زرکی اکاسی) چھوٹا سکہ ۔

**Subsidiary company : (n)** ماتحت کمپنی (جس کے پچاس فی صد سے زیادہ حصے اور نظم و نسق دوسری کمپنی کے ہاتھ میں ہوں) ۔

**Subsidiary ledger : (n)** ذیلی یا ضمنی کھاتا۔

**Subsidium : (n) [L.]** امداد ؛ امدادی رقم ۔

**Subsidizable : (a)** قابل امداد ۔

**Subsidization : (n)** امداد دینا ؛ امدادی رقم دینا ۔

**Subsidize : (v)** (۱) امداد دینا ؛ امدادی رقم دینا (کسی ریاست کا دوسری ریاست کو فوجی مدد وغیرہ کے لئے یا ریاست کا مختلف اداروں کو) ۔ (۲) اجرت یارشوت دے کر خدمت لینا ۔

**Subsidizer : (n)** امداد دینے والا ؛ امدادی رقم دینے والا ۔

**Subsidy : (n)** [AFr. 'Subsidie'.] (۱) امداد ۔ (۲) (تاریخ) وہ رقم جو پارلیمنٹ بادشاہ کو ریاست کے مخصوص کام کے لئے دیتی تھی۔ (۳) (مجازاً) وہ محصول جو بادشاہ وغیرہ کسی خاص مقصد کے لئے عائد کرے ؛ رقم خاص ؛ محصول خاص ۔ (۴) امدادی رقم (جو ایک ریاست دوسری کو فوجی مدد یا غیر جانبدار رہنے کے لئے دیتی ہے) ۔ (۵) امداد ؛ امدادی رقم (جو ریاست تجارتی کارخانوں یا خیراتی اداروں کو دیتی ہے) ۔

**Subsidy : (v)** دیکھو Subsidize

**Subsieve : (a)** ۴۴ مائیکرون کی چھلنی سے گزر جانے والے ذرات سے متعلق ۔

**Subsilicate : (n)** اساسی سلیکیٹ ۔

**Subsilicic : (a)** جس میں سلیکا (Silica) کم ہو ۔

**Subsill : (n)** ضمنی دہلیز۔

Subsinuous : (a) کسی قدر لہریا ؛ جزوی طور پر لہریلا ۔

Subsist : (n) اجرت ؛ تنخواہ ؛ معاوضہ ۔

Subsist : (v) [L.'Subsistere'.] (۱) ہونا ؛ وجود رکھنا ؛ قائم یا باقی رہنا ۔ (۲) بسر کرنا ؛ گزر کرنا ؛ بسر اوقات کرنا یا گزر اوقات کرنا ۔ (۳) خوراک مہیا کرنا ۔ (۴) قائم رکھنا ؛ سنبھالے رکھنا ۔ (۵) استوار ہونا ۔ (٦) تصور میں ہونا یا موجود رہنا ۔

Subsist money : (n) (۱) مصارف خور و نوش ؛ الاؤنس یا پیشگی تنخواہ جو خور و نوش کے لئے دی جائے ۔ (۲) مخصوص حالات میں دیا جانے والا الاؤنس ۔

Subsist-week : (n) وہ ہفتہ جس کے لئے مصارف خور و نوش دیا جائے ۔

Subsistence : (n) (۱) وجود ؛ بقا ؛ ہستی ۔ (۲) معاش ؛ روزی ؛ رزق ؛ خوراک ؛ گزارا ۔ (۳) واقعی یا حقیقی وجود رکھنے والی شے ۔ (۴) (فوج) رسد ۔ (۵) الاؤنس یا پیشگی تنخواہ جو سپاہیوں کو خورد و نوش کے لئے دی جائے ۔ (٦) ذریعۂ معاش ؛ گذر اوقات کا ذریعہ ۔

Subsistence diet : (n) غذا یا خوراک جو ایک شخص کو صحت مند رکھنے کے لئے ضروری ہو ۔

Subsistence economy : (n) وہ معاشی نظام جس کی بنیاد پیسے پر نہیں ہوتی اور جس میں عام طور پر معیار زندگی بہت نیچی ہوتی ہے ۔

Subsistence farming/ -agriculture : (n) وہ زراعت یا زراعتی نظام جو صرف مزارع کے خاندان کے لئے کافی ہو ۔

Subsistence grant : (n) گذارہ عطیہ ۔

Subsistence money : (n) دیکھو Subsist money

Subsistence store : (n) فوجی اسٹور جس میں راشن کی چیزوں کے علاوہ بعض دوسری ضروری چیزیں بھی ملتی ہیں ۔

Subsistent : (a) (۱) وجود رکھنے والا ؛ قائم ۔ (۲) خِلقی ؛ جبلی ۔ (۳) کسی خاص وقت پر وجود رکھنے والا ۔

Subsistent : (n) (۱) وجود رکھنے والی کوئی چیز ۔ (۲) خیالی ہستی ۔

Subsistential : (a) شخصیت مسیح سے متعلق ۔

Subsistingly : (adv.) وجود رکھتے ہوئے ؛ بسر اوقات کرتے ہوئے ۔

Subsize : (a) عام یا معیاری جسامت سے کم ۔

Subsizer : (n) (کیمبرج کا) وظیفہ خوار انڈر گریجویٹ (جس کو Sigar سے کم وظیفہ ملتا ہے) ۔

Subsocial : (a) جو کم گروہ پسند ہو ؛ کم گروہ پسند ۔

Subsociety : (n) سماجی فرعی جماعت ۔

Subsoil : (n) زیر سطحی زمین ؛ خاک زیر ؛ دوسری پرت ؛ کسی زمین کی سطح کے نیچے کی پرت ۔

Subsoil : (a) زیر سطحی زمین کا ؛ کافی اندر گھسنے والا ۔

Subsoil : (v) زمین کی دوسری پرت تک جوتنا ۔

Subsoil plough : (n) گہرا ہل ۔

Subsoil-plough : (v) گہرا ہل چلانا ۔

Subsoiler : (n) دوسری پرت تک جوتنے والا ؛ زیر سطحی ہل ۔

Subsolar : (a) زیر شمسی ۔

Subsolar point : (n) زیر شمسی نقطہ ۔

Subsonic : (a) زیر آوازی ؛ زیر صوتی ۔

Subsonically : (adv.) آواز سے کم رفتار کے ساتھ ۔

Subspecialty : (n) ثانوی مہارت خصوصی ۔

Subspeciation : (n) زیر نوع میں تقسیم ؛ زیر نوع ہونا ۔

Subspecies : (n) زیر نوع ؛ نوع کی ایک قسمت ؛ قسم ؛ جوُر ۔

Subspecific : (a) زیر نوعی ؛ زیر نوع کا ؛ جوُری ۔

Subspecifically : (adv.) زیر نوع کی حیثیت سے ۔

Subspherical : (a) تقریباً کروی ؛ کروی نما ۔

Subspherically : (adv.) تقریباً کروی شکل میں ۔

Subspiniform : (n) خار نما بر آمدگی ۔

Subspinous : (a) (۱) ریڑھ کی ہڈی سے مشابہ ؛ زیر عمود فقری ۔ (۲) خاری نما ۔

چوستی ہیں۔

Sugar-tongs : (n) شکر کے ڈلے کو اٹھانے کی چمٹی : شکر گیر : شکر چمٹی : قند گیر۔

Sugar-tree : (n) دیکھو Sugar maple/ -bush

Sugar-vinegar : (n) گنے کے رس کا سرکہ۔

Sugar-water : (n) شکر ماپل کا رس۔

Sugar-wood : (n) دیکھو Sugar-maple

Sugared : (a) (۱) شیریں : میٹھا۔ (۲) شکر لپٹا ہوا۔ (۳) (مجازاً) حد سے زیادہ رنگین : پر لطف : دلچسپ : خوشگوار۔

Sugarer : (n) سستی سے کام کرنے والا : بیگار ٹالنے والا۔

Sugariness : (n) (۱) پُر شکر ہونا۔ (۲) میٹھا پن۔ (۳) چاپلوسی۔

Sugaring : (n) (۱) مٹھاس : میٹھی چیز جو کھانے میں ڈال کر کھائی جائے۔ (۲) شکر ملانا۔ (۳) ماپل سے شکر بنانا۔ (۴)بیئر، گوند وغیرہ ملا کر درختوں پر چینی لگانا (پروانوں کو پکڑنے کے لئے)۔ (۵) بعض سنگ مرمر کا دانہ دار بن جانا۔

Sugarless : (a) بے شکر کا۔

Sugary : (n) وہ جگہ جہاں ماپل جمع کیا جاتا ہے اور اسے ابال کر چینی بناتے ہیں۔

Sugary : (a) (۱) شکر لپٹا ہوا : پُر شکر : شکر کے مزے کا۔ (۲)(مجازاً) میٹھی : چاپلوسی کی : خوشامد کی۔

Suggan : دیکھو Sugan

Suggest : (v) [L. 'Suggerere'.] (۱) سمجھانا : خیال دلانا : ذہن کو منتقل کرنا۔ (۲) تجویز کرنا : رائے دینا : قیاس یا خیال ظاہر کرنا۔ (۳) اشارہ کرنا : خفیف سا شائبہ ہونا۔ (۴)یاد کرنا : ذہن میں لانا۔ (۵) (قانون) غیر حلفی اطلاع دینا۔

Suggester : (n) رائے دینے والا : ایما کرنے والا : القا کرنے والا۔

Suggestibility : (n) (۱) قابل تجویز ہونا۔ (۲) توجہ پذیری : ایماذ پذیری : ایما پذیری۔

Suggestible : (a) (۱) قابل تجویز : سمجھانے کے قابل۔ (۲) جو عمل توجہ سے متاثر ہو سکے : توجہ پذیر : ایماذ پذیر۔

(۴) اونچی مخروطی پہاڑی۔ (۵) کرم گلہ کی ایک قسم۔

Sugar-loaf : (a) مخروطی : قبہ نما۔

Sugar-loafed : (a) شکر کے ڈلے کی شکل کا۔

Sugar-maple : (n) شکر ماپل : شمالی امریکا کا ایک درخت جس سے شکر بنتی ہے۔

Sugar-mill : (n) چینی کا کارخانہ۔

Sugar-mite : (n) ایک کیڑا جو خام شکر اور خشک پھولوں کو نقصان پہنچاتا ہے : بھوری چیونٹی۔

Sugar off : (v) (ماپل کے رس کا) کھول کر قلم پذیری کی حد تک گاڑھا ہونا : دانہ دار ہونے کی حالت میں آنا۔

Sugar of lead : (n) شکر سرب : لیڈ ایسی ٹیٹ۔

Sugar orchard : (n) شکر ماپل کے درختوں کا باغ۔

Sugar pear : (n) ایک قسم کی میٹھی ذائقہ دار ناشپاتی۔

Sugar-plum : (n) (۱) ایک قسم کی مٹھائی جو شکر سے بنتی ہے : نُقل۔ (۲) (مجازاً) کوئی اچھی چیز جو بطور رشوت دی جائے: خوشامد : چاپلوسی۔ (۳) کوئی پسندیدہ چیز۔

Sugar-plum : (v) (۱) مٹھائی دے کر خاموش کرنا۔ (۲) لاڈ پیار کرنا : دُلار کرنا۔

Sugar-refiner : (n) کچی شکر کو صاف کرنے والا : شکر ساز۔

Sugar-refinery : (n) کچی شکر کو صاف کرنے کا کارخانہ : شکر سازی۔

Sugar-sand : (n) دانہ دار معدنی مادہ جو ماپل کے کھولتے ہوئے شیرے میں تقطیر سے پہلے موجود رہتا ہے۔

Sugar-shell : (n) چینی کا چمچہ جو سیپ کی شکل کا ہوتا ہے۔

Sugar-sop : (n) جزائر غرب الہند کا ایک درخت۔

Sugar-sorghum : (n) ایک قسم کا چینا۔

Sugar-squirrel : (n) آسٹریلیا کی اڑنے والی گلہری جو شہد کھاتی ہے۔

Sugar-stick : (n) انگشت قند۔

Sugar-til / -teat : (n) پھلی نما : کپڑے میں لپٹا : شکر کا ڈلا جسے بچے

**Suggestingly : (adv.)** خیال دلاتے ہوئے : تجویز کرتے ہوئے : رائے دیتے ہوئے۔

**Suggestio falsi : (n) [L.]** گمراہ کرنے والا بیان یا قول : ایسی بات جس میں صریحی غلط بیانی نہ ہو مگر سننے والے کے دل میں غلط خیال پیدا کر دے : ایمائی کذب : ایماءِ کذب۔

**Suggestion : (n)** (۱) سمجھانا : تحریک ذہنی : اشارہ : ایہام : ایماء : ایما۔ (۲) تجویز : خیال : قیاس (جو کسی نے ظاہر کیا ہو)۔ (۳) توجہ : عمل توجہ : اثر آفرینی۔ (۴) (قانون) غیر حلفی اطلاع یا دعویٰ۔ (۵) خفیف سی جھلک : شائبہ۔

**Full of suggestion :** معنی خیز : پُر معنی : محرک خیال۔

**Suggestionism : (n)** (نفسیات) (نظریہ) ایماذیت : ایماذی علاج۔

**Suggestionist : (n)** ایماذیت کا حامی : ایماذی معالج۔

**Suggestive : (a)** (۱) معنی خیز : محرک خیال۔ (۲) گندے خیالات پیدا کرنے والا : جس میں فحش کا شائبہ ہو۔ (۳) ایماذی : ایمائی۔ (۴) اپنی طرف متوجہ کرنے والا۔

**Suggestively : (adv.)** (۱) معنی خیز طور پر۔ (۲) شائبہ فحش کے ساتھ۔

**Suggestiveness : (n)** (۱) معنی خیزی : محرک خیال ہونا۔ (۲) گندے خیالات پیدا کرنے کی صلاحیت : شائبہ فحش رکھنا۔

**Suggestum : (n) [L.]** چبوترہ : اسٹیج : شہ نشیں۔

**Sug(g)ilation : (n)** (طب) کدمہ : نیلا نشان۔

**Sui generis : (a) [L.]** اپنی نظر آپ : بے نظیر : بے مثل : یکتا۔

**Sui generis : (n)** بے مثل چیز : یکتا نمونہ۔

**Sui juris : (n) [L.]** بالغ و عاقل : خود مختار۔

**Suicidal : (a)** (۱) خود کشی کے متعلق : مائل بہ خود کشی۔ (۲) (مجازاً) خود اپنے اغراض کے لئے مہلک۔

**Suicidally : (adv.)** خود کشی کے ذریعے : خوش کشی کے انداز سے۔

**Suicide : (n) [mod. L. 'Suicida'.]** (۱) خود کشی۔ (۲) کوئی ایسا فعل جو خود کشی کے برابر ہو یعنی خود اپنے مقاصد کے لئے مہلک ہو : اپنے پاؤں پر آپ کلہاڑی مارنا۔

**To commit suicide :** خود کشی کرنا۔

**Suicide : (n)** (۱) خود کشی کرنے والا۔ (۲) خود کشی کی طرف میلان رکھنے والا۔

**Suicide : (v)** (۱) خود کشی کرنا۔ (۲) جان دینا۔ (۳) مار ڈالنا۔

**Suicide club : (n)** (۱) وہ کلب جس کے ممبران خود کشی کے لئے آپس میں عہد و پیماں کئے رہتے ہیں : خود کشی کلب۔ (۲) خطرناک جنگی مہم والی اکائیوں کے لئے بھی طنزاً آتا ہے۔

**Suicide pact : (n)** معاہدۂ خود کشی (دو افراد کے درمیان)۔

**Suicide pilot : (n)** ہوا باز جو جنگ میں خطرناک مہم پر جاتا ہے۔

**Suicide squad : (n)** خطرناک مہم پر جانے والے ہوابازوں کی جماعت۔

**Suicidology : (n)** خود کشی اور انسداد خود کشی کا علم۔

**Suigenderism : (n) [L.]** بالیدگی کا وہ زمانہ (لڑکپن یا سِن بلوغیت سے پہلے) جس میں انسان اپنے ہم جنس ہی کی طرف راغب ہوتا ہے یا میلان رکھتا ہے۔

**Suilline : (a) [var. of suidian.]** سمور کی قسم کا : خنزیری : خوکی۔

**Suimate : (n)** (۱) اپنی چال سے شہ مات کھانا۔ (۲) شطرنج کی ایسی بازی جس میں اپنی چال سے شہ مات کھانے کی ضرورت پڑے۔

**Suine : (n) [L. 'Sus' + -ine.]** ایک شحمی مادہ جو سمور کی چربی سے بنتا ہے : چربی کا مکھن۔

**Suing : (n)** (۱) مقدمہ : نالش۔ (۲) درخواست : التجا۔

**Suing : (a)** مقدمہ کرنے والا۔

**Suing : (adv.)** (۱) بعد میں : اس کے بعد : بعد کو۔ (۲) متواتر : مسلسل : یکے بعد دیگرے۔

**Suint : (n) [Fr.]** چربی پشم : بھیڑ کے بال سے نکالا ہوا روغنی مادہ۔

**Suiogothic : (a) [mod. L. 'Suiogothicus'.]** سویڈی : سویڈن کا۔

**Suiogothic : (n)** سویڈی زبان۔

**Suioness : (n) [L.]** قدیم سویڈی باشندے۔

**Suipestifer infection : (n)** (مرضیات) نخیرہ زدہ ورم امعاء ۔

**Suisse : (n) [Fr.]** بڑے گھر کا دربان : کلیسا کا کارندہ ۔

**Suit : (n) [ME. 'Suite, Siute'.]** (۱) درخواست : عرض داشت : شادی کی درخواست : شادی کی بات چیت ۔ (۲) مقدمہ ۔ (۳) (تاش) رنگ : بازی ۔ (۳) کسی رنگ کے وہ پتے جو ایک شخص کے حصے میں آئیں ۔ (۵) (کپڑوں کا) سوٹ: جوڑا (خصوصاً وہ جس میں ایک ہی کپڑے کا کوٹ ، واسکٹ اور پتلون یا نیکر یا برجس ہو) ۔ (۶) (جدید استعمال) زنانہ جوڑا (۲ ، ۲ یا ۳ کپڑوں کا) : غسل کرنے کا سوٹ ۔ (۷) بادبان کا جوڑ : کئی بادبان جو ایک ساتھ لگائے جائیں ۔ (۸) زرہ بکتر کا جوڑ ۔ (۹)رعیتی خدمت (جاگیر دار کی) ۔ (۱۰) لگان دار کا کسی خاص مل میں اناج پسوانے کے لئے جانا یا اس کا حق ۔ (۱۱) نوع : قسم ۔ (۱۲) وردی ۔ (۱۳) مقلدین کی جماعت : شاگردوں کی جماعت ۔ (۱۴) مدعی کے گواہان ۔

**Birthday suit :** ننگا بدن ۔

**In suit with :** موزوں : مناسب : مطابق ۔

**Of a suit with :** یکساں : ملتا ہوا ۔

**One's strong suit :** استعداد : قابلیت ۔

**Out of suit with :** مہربانی سے دور ۔

**To do, give owe suit : (n)** خدمت میں حاضر ہونا ۔

**To follow suit :** (۱) جس رنگ کا پتّا پہلے کھیلا گیا ہو اسی کا پتّا چلنا ۔ (۲) وہی کرنا (جو دوسرا کرے) ۔

**Suit : (v)** (۱) مطابق کرنا : موزوں یا مناسب بنانا : جو کہنا وہ فوراً کر دکھانا ۔ (۲) مناسب ہونا : موزوں ہونا : مطابق ہونا : قرین مصلحت ہونا ۔ (۳) (غذا ، آب و ہوا کا) موافق آنا: راس آنا : مفید ثابت ہونا ۔ (۳) (کسی چیز کے ساتھ) کھپنا : میل کھانا ۔ (۵) بھپنا : زیب دینا ۔ (۶) آرام دہ ہونا : باعث سہولت ہونا ۔ (۷) (کپڑوں کا) سوٹ مہیا کرنا : کپڑا پہنانا ۔ (۸) شایاں ہونا : سزا وار ہونا ۔

**To suit with :** موافق ہونا : موزوں ہونا ۔

**Suit and service : (n)** (۱) جاگیر کے دربار میں حاضری اور خدمت (اسامی کی) ۔ (۲) اسامی کا اپنے مالک سے اقرار وفاداری ۔ (۳) فرائض ۔

**Suit-dress : (n)** ایک زنانہ لباس ۔

**Suit-duty : (n)** کسی خاص مل میں اناج پسوانے کا معاہدہ ۔

**Suit in law : (n)** دیکھو Lawsuit

**Suit real : (n)** شیریف (Sheriff) کی عدالت میں حاضری ۔

**Suit service : (n)** جاگیردار کے دربار میں حاضری دے کر خدمت کرنا ۔

**Suitability : (n)** موزونیت : مناسب : ٹھیک ہونا : درست ہونا ۔

**Suitable : (a)** موزوں : مناسب : ٹھیک : درست : سزاوار : شایان : مناسب موقع ۔

**Suitableness : (n)** دیکھو Suitability

**Suitably : (adv.)** موزوں طور پر : مناسب طور پر : مناسب انداز سے : مناسب اسلوب سے : موقع کی مناسبت سے ۔

**Suitcase : (n)** سفری بیگ (خصوصاً سخت ، چپٹا اور مستطیل نما) ۔

**Suitcase farmer : (n)** وہ کسان جو جوتنے ، بونے اور کاٹنے کے دنوں کے علاوہ بقیہ دن بستی سے باہر رہتا ھے ۔

**Suite : (n) [Fr.]** (۱) خدم و حشم : نوکر چاکر : کسی رئیس کے ملازم جو اس کے جلو میں یا ہمرکاب ہوں ۔ (۲) ایک قسم کی چیزوں کا سلسلہ : جوڑ ۔

**En suite :** (۱) موافق : مطابق ۔ (۲) (کمرے) سلسلے وار: ایک سے ایک ملے ہوئے ۔

**Suited : (a)** (۱) سوٹ میں ملبوس ۔ (۲) مطابق ۔ (۳) خوگر : عادی : راغب ۔

**Suiting : (n)** (۱) مطابقت : موافقت ۔ (۲) سوٹ کا کپڑا ۔

**Suitor : (n) [AFr. 'Seutor, Suitour'.]** (۱) فریق مقدمہ : مدعی یا مدعا علیہ : نالشی ۔ (۲) سائل : درخواست کنندہ : عرض گذار : داد خواہ ۔ (۳) عاشق : طالب (شادی کا): خواستگار : امیدوار ۔ (۳) جاگیر دار کے دربار میں حاضری دینے والا اسامی ۔

**Suitor : (v)** (۱) شادی کی درخواست کرنا ۔ (۲) شادی کا طلب گار ہونا : عاشق ہونا ۔

**Suivez : (v) [Fr.]** (موسیقی کی ہدایت ، ساتھی یا تال دینے والے کو) سُر ملاؤ : تال ملاؤ (گانے والے یا بجانے والے سے) ۔

**Suji/ Sujee : (n) [Hindi. 'Suji'.]** سوجی ۔

Sukey/ Sukie/ Suky / Suke : (n) [f. 'Sukey', nickname of Susanna.] (چائے کی) کیتلی ۔

Sukiyaki : (n) [Jap.] گوشت ، سویابین کا دہی ، پیاز ، بانس کا کونپل اور دوسری سبزیاں جو سویا کی چٹنی چاول کی بنی شراب اور چینی میں پکائی جاتی ہیں ۔

Sukkoth/ Succoth/ Sukkot/ Sukkos/ Succot/ Succos : (n) [Heb. 'Sukkoth'.] یہودیوں کا ایک مذہبی تہوار ۔

Sula : (n) [ON.] بعض قسم کے آبی پرند ۔

Sulacal : (a) (تشریح) تجویفی : میزاب سے متعلق ۔

Sulcate : (a) [L. 'Sulcatus'.] جھری دار : خیّارہ دار ۔

Sulcated : (a) دیکھو Sulcate

Sulcato- : جزو ترکیبی بمعنی "جھری دار" ۔

Sulciform : (a) خیارہ نما : تجویف نما ۔

Sulculus : (n) چھوٹا خیارہ : چھوٹا نشیب ۔

Sulcus : (n) [L.] (۱) کھانچ : جھری : خیارہ ۔ (۲) نشیب ۔ (۳)(تشریح) میزاب : ناب : تجویف : دماغ کے دو تلافیف کے درمیان کا نشیب ۔ (۴) (نباتیات) بعض سماروغ کی پرت ۔

Sulfa : مصنوعی نباتی دافع جراثیم دوائیں ۔

Suling : (n) [OE. 'Swulung'.] (کنٹ کی) مالی اکائی ۔

Sulk : (n) روٹھنے کا دورہ : اداسی اور آزردگی کی حالت ۔

To be in the sulks : منہ پھلا کر یا منہ تھتھا کر بیٹھنا ۔

Sulk : (v) [back-formation from Sulky.] روٹھا ہوا ہونا : اداس اور آزردہ ہونا ۔

Sulker : (n) روٹھنے والا : اداس شخص ۔

Sulkily : (adv.) اداسی اور آزردگی سے : منہ پھلا کر : اکل کھرے پن سے ۔

Sulkiness : (n) روٹھا ہوا ہونا : اداسی اور آزردگی : تیکھاپن : اکل کھراپن ۔

Sulky : (a) (۱) روٹھا ہوا : خفا خفا : اداس اور آزردہ : اداسی اور آزردگی کا : تیکھا : اکل کھرا : اکل کھرے پن کا ۔ (۲)(موسم وغیرہ) اداس : سنسان ۔

Sulky : (n) ایک قسم کی ہلکی دو پہیوں کی گاڑی جس میں ایک گھوڑا جوتا جاتا ہے اور ایک آدمی بیٹھتا ہے : ٹم ٹم ۔

Sulky : (a) (۱) ایک آدمی کے استعمال کی (چیز) ۔ (۲) (رعایتی مشین یا گاڑی) جس پر صرف ڈرائیور بیٹھ سکے ۔

Sull : (n) [Short for Sullow.] دیکھو Plough

Sull : (v) دیکھو Sulk

Sull : (n) پگھلی ہوئی دھات کا تُفالہ جو ڈوئی میں رہ جاتا ہے ۔

Sulla : (n) [Sp.] ایک یوروپی جڑی بوٹی ۔

Sullage : (n) [AFr. 'Souillage suillage'.] (۱) موری کی کیچڑ : غلاظت ۔ (۲) (دریا وغیرہ کا) تہ نشین مادہ : گاد ۔ (۳)تفالۂ معدن ۔

Sullage- pipe : (n) بدر رو : موری ۔

Sullen : (a) [ME. 'Solein, Solain'.] (۱) خفا : بیزار : آزردہ اور افسردہ ۔ (۲) خفگی کا : آزردگی کا : اکھڑا اکھڑا ۔ (۳)اکل کھرا : بد مزاج اور ضدی ۔ (۴) تیرہ و تار : اداس۔ (۵) (آواز) پست : بھاری : غمناک ۔ (۶) (پانی) آہستہ بہتا ہوا ۔ (۷) (رنگ) پھیکا۔

Sullen : (n) (جمع) برہمی : خفگی : آزردگی اور افسردگی ۔

Sullenly : (adv.) خفگی سے : آزردگی سے : اکل کھرے پن سے ۔

Sullenness : (n) برہمی : خفگی : آزردگی اور افسردگی : اکل کھراپن ۔

Sullens : (n) افسردگی : آزردگی ۔

In the sullens/ Sick of the sullens : افسردہ : افسردگی کی حالت میں : افسردگی سے اُوبا ہوا ۔

Sulliage : (n) دیکھو Sullage

Sullow : (n) ہَل ۔

Sully : (v) [Fr. 'Souiller'.] (۱) آلودہ کرنا : میلا کرنا ۔ (۲)داغ لگانا : دھبا لگانا : آب و تاب یا شان کم کر دینا : بٹا لگانا : داغدار کر دینا : آلودہ کر دینا۔

Sulph- : جزو ترکیبی بمعنی "گندھک"۔

Sulph acid : (n) وہ تیزاب جو دوسرے تیزاب کے آکسیجن کو گندھک سے بدل دینے پر حاصل ہوتا ہے۔

Sulpha/ Sulfa : (n) دیکھو Sulfa

Sulpha drug : (n) مصنوعی نباتی دافع جراثیم دوائیں۔

Sulphamate : (n) کبریتی تیزاب کا نمک : اس قسم کے تیزاب کا نمک۔

Sulphanilamide : (n) (کیمیا) ایک مصنوعی بے رنگ بلوری مرکب جس میں دافع جراثیم کی صفتیں ہوتی ہیں۔

Sulphanilamide : (n) (کیمیا) ایک مصنوعی بے رنگ بلوری مرکب جس میں دافع جراثیم کی صفتیں ہوتی ہیں۔

Sulphate (n) (۱) سلفیٹ : گندھک کے تیزاب کا نمک۔ (۲) سوڈیم سلفیٹ : معمولی نمک۔

Calcium sulphate : جپسم : سنگ گچ۔

Copper sulphate : نیلا تھوتھا : نیلا توتیا۔

Iron sulphate : کسیس : سبز توتیا : لوہے کا سلفیٹ۔

Lead sulphate : سرخ توتیا۔

Magnesium sulphate : آپسمی نمک۔

Sodium sulphate : گلابری نمک : سوڈیم سلفیٹ : معمولی نمک : کھانے کا نمک۔

Zinc sulphate : سفید توتیا : ہیرا کسیس : زنک سلفیٹ۔

Sulphate : (v) پراز گندھک یا گندھکی تیزاب ہونا۔

Sulphated : (a) (کیمیا) گندھک یا گندھک کا تیزاب ملا ہوا : جس میں سلفیٹ ہو۔

Sulphating : (n) (کیمیا) سلفیٹ بننا : خصوصاً بیٹری کی تختیوں پر لیڈ سلفیٹ کا جمع ہو جانا۔

Sulphation : (n) (کیمیا) سلفاؤ : گندھک یا گندھک کے تیزاب سے پُر ہو جانا۔

Sulphato- / Sulphat- : (کیمیا) جزو ترکیبی بمعنی "سلفیٹ دار" جس میں سلفیٹ ہو (مرکبات کے ناموں کے ساتھ آتا ہے)۔

Sulphide : (n) (کیمیا) سلفائیڈ : گندھک اور کسی عنصر یا جزو مستقل کا مرکب۔

Sulphinate : (n) (کیمیا) سلفینک ایسڈ کا نمک۔

Sulphindigotate : (n) نیل پر گندھک کے تیزاب کے عمل سے بننے والے تیزاب کا نمک۔

Sulphindigotic acid : (n) تیزاب جو نیل پر گندھک کے تیزاب کے عمل سے بنتا ہے۔

Sulphine : (n) گندھک اور ہائیڈرو کاربن اصلیہ سے مل کر بننے والے مرکبات میں سے کوئی ایک : فرضی اصلیے جن سے یہ مرکبات بنتے ہیں۔

Sulphinic : (a) SO گروپ کے ترشے کے متعلق استعمال ہوتا ہے۔

Sulphion : (n) (کیمیا) ایک فرضی اصلیہ جس میں ایک مساوی گرفتہ گندھک اور چار مساوی گرفتہ آکسیجن ہوتا ہے : گندھکی رواں۔

Sulphite : (n) [Fr. 'Sulfite'.] (کیمیا) سلفائیٹ : سلفورس ایسڈ کا نمک۔

Sulpho-/ Sulph- : دیکھو Sulph-

Sulpho-acid : (n) دیکھو Sulp acid

Sulphocyanate/ Sulphocyanide : (n) امونیم سلفوسائی نائڈ کا مخفف۔

Sulphocyanic : (a) گندھک اور سائی نوجن کا مرکب۔

Sulphocyanogen : (n) (کیمیا) گندھک اور سائی نوجن کا مرکب $(CN)_2\ S_2$۔

Sulphonal : (a) ایک خواب آور مخدر دوا۔

Sulphonamide : (n) کوئی نباتی مرکب جس میں $SO_2\ N$ گروپ ہو۔

Sulphone : (n) [G. 'Sulfon'.] وہ مرکبات جن میں $SO_2$ اصلیے دو ہائیڈروکاربن اصلیے کے ساتھ ملے ہوتے ہیں۔

Sulphonic : (a) جس میں $SO_2\ OH$ اصلیہ ہو۔

Sulphopurate : (n) نیل پر گندھک کے تیزاب کے عمل سے پیدا ہونے والی ترشے کا نمک ۔

Sulphopurpuric : (a) (کیمیا) اس ترشے کا جو نیل پر گندھک کے تیزاب سے پیدا ہوتا ھے ۔

Sulphosalt : (n) (کیمیا) سلفوایسڈ کا نمک ۔

Sulphovinate : (n) الکحل پر گندھک کے تیزاب سے پیدا ہونے والے ترشے کا نمک ۔

Sulphovinic acid : (n) ترشہ جو شراب یا الکحل پر گندھک کے تیزاب سے پیدا ہوتا ھے ۔

Sulphur : (n) [Late ME. 'Soufre, Solfre'.] (۱) گندھک ؛ کبریت ؛ گوگرو ۔ (۲) (کیمیا) تمام مادوں کا بنیادی عنصر ۔ (۳)ایک قسم کی زرد تتلی ۔ (۴) چبھتی ہوئی بات ۔ (۵)ہلکا سبزی مائل زرد (رنگ) ۔ (۶) دیکھو Vegetable sulphur ۔

Flower of sulphure : گندھک کا اُڑایا ہوا سفوف ۔

Virgin sulphur : (n) عنبرین رنگ کا شفاف بلوری گندھک ۔

Volcano shulphur : نیم شفاف سبزی مائل زرد رنگ کا بلوری گندھک ۔

Sulphur : (v) (۱) گندھک کی دھونی دینا ۔ (۲) گندھک لگانا ؛ گندھک ملانا ۔ (۳) گندھک کا سفوف چھڑکنا ۔ (۴) شراب کو گندھک کی دھونی دی ہوئی بوتلوں میں رکھنا تاکہ خمیر نہ اٹھے ۔

Sulphur : (a) ہلکا زردی مائل زرد ۔

Sulphur acid : (n) آرسینک ، انٹی منی وغیرہ جیسے تیزابی دھاتوں کا ترشہ ۔

Sulphur alcohol : (n) الکحل کی قسم کا مرکب جس کے آکسیجن کو گندھک سے بدل دیا جاتا ھے ۔

Sulphur bacteria : (n) کبریتی جراثیم ۔

Sulphur-bath : (n) گندھک کے پانی سے غسل ۔

Sulphur-bottom : (n) بحرالکاہل میں پائی جانے والی ایک قسم کی وہیل مچھلی جس کا پیٹ زرد ہوتا ھے ۔

Sulphur-cast : (n) گندھک اور موم کے ذریعے لیا ہوا چھاپ ۔

Sulphur ether : (n) ایتھر سے مشابہ ایک مرکب ۔

Sulphur impression : (n) دیکھو Sulphur-cast

Sulphur-match : (n) گندھک لگی دیا سلائی ۔

Sulphur of ivy : (n) خام گندھک یا عنبری رنگ کا شفاف بلوری گندھک ۔

Sulphur ore : (n) خام گندھک ؛ گندھکی خام دھات ۔

Sulphur-salt : (n) دوسرے فلزی اساس کے گندھک کے تیزاب کی آمیزش سے بننے والا نمک ۔

Sulphur-spring : (n) گندھکی چشمہ ؛ ایک چشمہ جس کے پانی میں گندھک ملی ہو ۔

Sulphur-tree : (n) افریقہ کا ایک درخت جس کی لکڑی سخت ہوتی ھے اور عمارتی کام میں آتی ھے ۔

Sulphur vivum : (n) دیکھو Sulphur of ivy

Sulphur-weed : (n) ایک قسم کا پودا جس کے پتے زرد ہوتے ہیں ۔

Sulphur-work(s) : (n) گندھک کا کارخانہ ۔

Sulphur-wort : (n) دیکھو Sulphur-weed

Sulphur-yellow : (n) گندھکی رنگ ؛ ہلکا سبزی مائل زرد رنگ ۔

Sulphur-yellow : (a) ہلکا سبزی مائل زرد رنگ کا ؛ گندھکی رنگ کا ۔

Sulphurate : (v) (شاذ) گندھک سے صاف کرنا؛ گندھک کی دھونی دینا ۔

Sulphurated : (a) گندھک آمیز ؛ گندھک کی دھونی دی ہوئی ۔

Sulphureo- : جزو ترکیبی بمعنی "گندھکی" ۔

Sulphureous : (a) [L. 'Sulphureus'.] (۱) گندھک کا ؛ کبریتی ؛ گندھک کا سا ۔ (۲) کبریت گوں ؛ ہلکا سبزی مائل زرد رنگ کا ؛ گندھکی ۔ (۳) (مجازاً) شیطانی ؛ جہنمی ۔

Sulphureously : (adv.) شیطانی یا جہنمی طور پر ۔

Sulphureousness : (n) (۱) کبریتی ہونا ؛ گندھک سا ہونا ۔ (۲) شیطنت ۔

Sulphuret : (n) [mod. L. 'Sulphuretum'.] (کیمیا) دیکھو Sulphide

**Sulphuretted : (a)** گندھکی ؛ گندھک آمیز ۔

**Sulphuretted hydrogen : (n)** گندھکی ہائیڈروجن ؛ ہائیڈروجن سلفائیڈ ؛ ایک شفاف بے رنگ بدبو دار گیس ۔

**Sulphuric : (a)** [Fr. 'Sulfurique'.] گندھک کا ؛ کبریتی ۔

**Sulphuric acid : (n)** گندھک کا تیزاب ؛ کبریتی تیزاب ۔

**Anhydrous sulphuric acid :** سلفرٹری آکسائیڈ ۔

**Fuming sulphuric acid :** گندھک کے تیزاب اور سلفرٹری آکسائیڈ کا مخلوط ۔

**Sulphuric anhyride : (n)** سلفرٹری آکسائیڈ ۔

**Sulphuric oxide : (n)** سلفرٹری آکسائیڈ ۔

**Sulphuring : (n)** (۱) گندھک کی دھونی دینا ۔ (۲) گندھک کا سفوف چھڑکنا (پودوں پر) ۔

**Sulphurization : (n)** گندھک کی دھونی ؛ گندھک سے صاف کرنا یا کیا جانا ؛ کبرتیت ۔

**Sulphurize : (v)** [Fr. 'Sulfuriser'.] (۱) گندھک ملانا ؛ کبریتی مرکب بنانا ۔ (۲) گندھک لگانا ؛ گندھک سے صاف کرنا ۔ (۳)گندھک کی دھونی دینا ۔

**Sulphurous : (a)** [L. 'Sulphurosus'.] (۱) گندھک سے متعلق ۔ (۲) گندھک کا ۔ (۳) جہنمی ؛ شیطانی ؛ جہنم کی آگ سے متعلق ۔ (۴) بے ادبانہ ؛ بے حرمتی کا ؛ گرما گرم ۔ (۵) سبزی مائل زرد رنگ کا جس میں گندھک آکسیجن وغیرہ کم مقدار کے ساتھ مرکب ہوں ۔

**Sulphurous acid gas : (n)** سلفرڈائی آکسائیڈ کا قدیم نام ۔

**Sulphurous oxide : (n)** سلفر ڈائی آکسائیڈ ۔

**Sulphureously : (adv.)** (۱) بے ادبانہ طور پر ؛ بے حرمتی کرتے ہوئے ۔ (۲) گندھک کی طرح ۔

**Sulphury : (a)** دیکھو Sulphurous

**Sulphuryl : (n)** (کیمیا) ایک اصلیہ ($SO_2$) ۔

**Sulphydrate : (n)** ہائیڈروجن سلفائیڈ کا نمک ۔

**Sulphydric : (a)** دیکھو Sulphuretted

**Sulphydric acid: (n)** گندھکی ہائیڈروجن ۔

**Sulpician : (a)** [Fr. 'Sulpicien'.] دنیا دار پادریوں کی ایک انجمن جو ۱۶۴۲ء میں پیرس میں قائم ہوئی تھی ۔

**Sultan : (n)** [Arab.] (۱) سلطان ؛ بادشاہ ۔ (۲) مطلق العنان فرمانروا ؛ مستبد حکمران ۔ (۳) پھولوں کی دو قسمیں ۔ (۴) ایک قسم کا چھوٹا سفید کلغی دار مرغ جو ترکی سے آتا ہی ۔

**Sultan : (v)** سلطنت کرنا ؛ جابرانہ حکومت کرنا ۔

**Sultana : (n)** (۱) سلطانہ (بادشاہ کی والدہ ، بیوی یا بیٹی) ۔ (۲) حرم ؛ داشتہ ۔ (۳) پرندوں کی ایک جنس ۔ (۴) ایک قسم کی بے بیج کی کشمش ۔

**Sultanate : (n)** (۱) سلطنت ۔ (۲) سلطانی ؛ بادشاہی ۔

**Sultanic : (a)** (۱) سلطانی ۔ (۲) جابرانہ ؛ مستبدانہ ؛ استبدادی ۔

**Sultanjsm : (n)** مطلق العنانی ؛ استبداد ؛ استبدادی حکومت یا سلطنت ۔

**Sultanize : (v)** دیکھو Sultan

**Sultanship : (n)** (۱) سلطانی ؛ بادشاہت ۔ (۲) سلطانیت ۔

**Sultrily : (adv.)** گھمس کے ساتھ ۔

**Sultriness : (n)** گرمی اور اُمس ؛ گھمس ۔

**Sultry : (a)** [Oosolete E. 'Sulter'.] (۱) (فضا یا موسم) جس میں گرمی اور امس ہو ؛ گھمس ۔ (۲) (دھوپ وغیرہ) سخت ؛ نہایت گرم ۔ (۳) (مجازاً) غضبناک ؛ خشمناک ؛ برہم ۔ (۴) پُر شہوت ؛ خواہش نفس سے بھری ہوئی ؛ نفس پرست ۔ (۵) سرگرم ؛ پُر جوش ۔ (۶) (زبان) فحش ؛ بے ادبانہ ۔ (۷) محنت سے پریشان ۔

**Sulze : (n)** [G.] بچھڑے کی نلی کے گودے کی جیلی ۔

**Sum : (n)** [ME. 'Summe, Somme'.] (۱) میزان ؛ حاصل جمع ؛ مجموعہ ۔ (۲) خلاصہ ؛ ملخص ۔ (۳) رقم ؛ مبلغ ۔ (۴)حساب کا سوال ۔ (۵) اعداد (جن کو جوڑا جائے) ۔

**In sum:** خلاصہ یہ کہ ۔

**Principal sum :** زر اصل ۔

**The sum of things :** (۱) رفاہ عام ؛ بہبودی عام ؛ عام

مفاد ۔ (۲) کائنات ؛ وجود ۔

Sum : (v) (۱) جوڑنا ؛ میزان نکالنا ؛ میزان لگانا ۔ (۲) حساب بنانا ؛ حساب کا سوال حل کرنا ۔ (۳) گننا ؛ گنتی کرنا ۔ (۴) خلاصہ کرنا ۔ (۵) مجتمع کرنا ؛ اکٹھا کرنا ۔

The sum up : جج کا فریقین کی بحث کی شہادت وغیرہ کے ختم ہونے کے بعد اس کی تلخیص کرنا ۔

Sum and substance : (n) خلاصہ ؛ لب و لباب ۔

Sum total : (n) (۱) جمع ؛ میزان ۔ (۲) حاصل ؛ کل تعداد یا مقدار ۔ (۳) خلاصہ ۔

Sum up : (v) (۱) میزان ہونا ؛ حاصل ہونا ۔ (۲) خلاصہ کرنا ؛ تلخیص کرنا ؛ خلاصہ بیان کرنا ۔ (۳) خلاصہ ہونا ؛ حاصل ہونا ۔

Sum-up : (n) روداد مقدمہ کی تلخیص ؛ تلخیص ؛ خلاصہ ۔

Sumach/ Sumac : (n) [Fr. 'Sumac' or med. L. 'Sumac(h)'.] (۱) سماق ؛ ایک قسم کی جھاڑی ۔ (۲) سماق کی سوکھی اور پسی ہوئی پتیاں جو چمڑے کے رنگنے اور کمانے میں کام آتی ہیں ۔ (۳) سماق کی پتیاں جو تمباکو کی جگہ استعمال کی جاتی ہیں ۔

Sumac(h) : (v) سماق کی سوکھی اور پسی ہوئی پتیوں سے چمڑا کمانا ۔

Sumach wax : (n) زردی مائل روغن جو سماق کی گوندی سے حاصل ہوتا ہے ۔

Sumatra leaf : (n) سماترا میں اگایا جانے والا تمباکو جس کی پتیاں پتلی ہوتی ہیں اور سگار کے اوپر لپیٹی جاتی ہیں ۔

Sumatran : (a) [f. Sumatra.] سماترا یا سماترا کے باشندے یا زبان سے متعلق ۔

Sumatran : (n) سماترا کے باشندے ؛ سماترا کی زبان ۔

Sumbul : (n) [Arab. 'Sunbul'.] بعض پودوں کی جڑوں کے لئے استعمال ہوتا ہے جو بطور دوا استعمال ہوتی ہیں ۔

Sumen : (n) [L. 'Sugere'.] (۱) سورنی کا تھن ۔ (۲) (تشریح) بطن زیریں ۔

Sumerian : (a) [Fr. 'Sumerien'.] سمیری ؛ قدیم بابل یا اس کی آبادی سے متعلق ۔

Sumerian : (n) (۱) سمیر کا غیر سامی باشندہ ۔ (۲) سمیری زبان ۔

Sumeric : (a) دیکھو Sumerian

Sumerologist : (n) سمیریات دان ۔

Sumerology : (n) سمیریات ؛ سمیر شناسی ؛ سمیری تاریخ ، زبان یا اثریات کا مطالعہ ۔

Sumi : (n) [Jap.] جلے ہوئے پودوں کی کالک اور سریس کی ٹکیہ جسے جاپانی اور چینی مصور رنگ کے طور پر استعمال کرتے ہیں ۔

Sumless : (a) بے شمار ؛ بے حساب ؛ ناقابل اندازہ ؛ بے اندازہ ۔

Sumlessness : (n) بے اندازہ ہونا ؛ بے شمار ہونا ۔

Summa : (n) [L.] مختصر اور جامع رسالہ ۔

Summa cum laude : (adv.) [L.] سب سے زیادہ اعزاز کے ساتھ ۔

Summa rerum : (n) عام مفاد ۔

Summand : (n) [med. L. 'Summandus'.] ضمیمہ ؛ اضافہ ۔

Summar : (a) (اسکاچستان) سرسری ۔

Summarily : (adv.) سرسری طور پر ؛ بہت عجلت سے ؛ کھڑے گھاٹ ۔

Summariness : (n) مختصر اور جامع ہونا ؛ سرسری ہونا ۔

Summarist : (n) خلاصہ کرنے والا ۔

Summarizable : (a) قابل خلاصہ ؛ قابل تلخیص ۔

Summarization : (n) (۱) خلاصہ کرنا؛ تلخیص کرنا ۔ (۲) خلاصہ؛ تلخیص ۔

Summarize : (v) خلاصہ کرنا ؛ ملخص کرنا ؛ تلخیص کرنا ؛ لب و لباب بیان کرنا ۔

Summary : (n) [L. 'Summarium'.] خلاصہ ؛ ملخص ؛ تلخیص ؛ لب لباب ۔

Summary : (a) (۱) مختصر اور جامع ۔ (۲) سرسری ؛ جو بہت عجلت سے بغیر زیادہ چھان بین یا تحقیقات کے کر دیا جائے ۔

Summary account : (n) گوشوارہ ۔

Summary court martial : (n) سرسری فوجی عدالت ۔

Summary judgement : (n) سرسری فیصلہ ؛ عدالتی تحقیقات کے بغیر فیصلہ ۔

Summary jurisdiction : (n) سرسری فیصلے کا اختیار ۔

Summary proceeding : (n) سرسری قانونی چارہ جوئی ۔

Summate : (v) جوڑنا ؛ میزان لگانا ۔

Summation : (n) (۱) جمع ؛ جمع زنی ؛ جوڑ ؛ میزان ۔ (۲) مہیجات کا مجموعہ ۔ (۳) روداد مقدمہ کی تلخیص ؛ خلاصہ ۔

Summational : (a) میزانی ؛ جمع سے متعلق ۔

Summative : (a) مجموعی ۔

Summator : (n) جمع کرنے والا ؛ جوڑنے والا ۔

Summed : (a) (۱) (باز) جس کے پر پوری طرح نکل آئے ہوں ۔ (۲) مسلح ؛ آراستہ ۔ (۳) مجموعہ ؛ میزان ۔

Summer : (n) [OE. 'Sumor'.] (۱) گرمی ؛ گرما ؛ موسم گرما ؛ تابستان ؛ (ہیئت کی اصطلاح) صیف (۲۱/ جون سے ۲۱/ ستمبر تک کا زمانہ) ۔ (۲) (جمع) عمر کے سال ۔ (۳)وسط عمر کی ابتدا ۔

St. Luke's summer : ۱۸ / اکتوبر سے کچھ پہلے یا بعد کا زمانہ جس میں عموماً آسمان صاف رہتا ہے اور خوب دھوپ نکلتی ہے ۔

Summer : (a) (۱) گرمی کا ؛ جو گرمی کے لئے مناسب ہو ؛ گرمائی ؛ صیفی ۔ (۲) (فصل) جو گرمیوں میں کاٹی جائے ۔ (۳)خوشگوار ؛ مبارک ؛ کامیاب ۔

Summer : (n) [AFr. 'Sumer, Somer'.] داسا ؛ داسہ ؛ بڑا شہتیر جو چھت کی کڑیوں کا بوجھ سنبھالتا ہے ۔

Summer : (n) جوڑنے والا ؛ جمع کرنے والا ؛ جمع کنندہ ۔

Summer : (v) (۱) گرمی کا موسم بسر کرنا ؛ گرمی کا موسم گزارنا ۔ (۲) (مویشیوں کو گرمیوں میں) چرانا ۔ (۳)گرمیوں کے دوران رکھنا ۔ (۴) صحت بخش بنانا ؛ خوشگوار بنانا ۔

To summer and winter : (۱) پورا سال گزار دینا ۔ (۲) مستقل طور پر رہنا ۔ (۳) مستقلاً وابستہ رہنا ۔ (۴)مسلسل بات کرنا ۔

Summer and winter/ Winter and summer : (adv.) پورے سال ؛ سال بھر ۔

Summer-beam : (n) داسا ؛ شہتیر ۔

Summer-bird : (n) ایک چڑیا جو صرف گرمیوں میں نظر آتی ہے ۔

Summer cetarrh : (n) دیکھو Hay-fever

Summer-cloud/ Summer's - : (n) بادل جو گرمیوں میں آسمان پر نظر آتے ہیں ۔

Summer complaint : (n) بچوں کا اسہال ۔

Summer cypress : (n) ایک گھنی یورپی بوٹی ۔

Summer diarrhea : (n) بچوں کا اسہال ۔

Summer-duck : (n) شمالی امریکی بط ۔

Summer egg : (n) "پتلے چھلکے والا ، عموماً خودزا" انڈا ۔

Summer-fallow : (n) گرمیوں میں زمین کو پڑتی چھوڑ دینا ۔

Summer-fallow : (a) (زمین) جو گرمیوں میں پڑتی رہے ۔

Summer-fallow : (v) گرمیوں میں زمین کو پڑتی چھوڑ دینا ۔

Summer-field : (n) (۱) کھیت جس میں گرمائی فصل لگی ہو ۔ (۲) کھیت جو گرمی میں پڑتی چھوڑ دیا گیا ہو ۔

Summer-heat : (n) گرمائی درجۂ حرارت ، خصوصاً زیادہ سے زیادہ درجۂ حرارت جو حرارت پیما پر رکارڈ ہوا ہو ۔

Summer-house : (n) چھوٹا سا بنگلہ جو باغ وغیرہ میں بیٹھنے کے لئے بنا لیتے ہیں ۔

Summer-kitchen : (n) مکان سے ملحق چھوٹی عمارت جو گرمیوں میں باورچی خانے کے طور پر استعمال ہوتی ہے ۔

Summer lighting : (n) برق الصیف ؛ گرما بجلی ؛ زور کی بجلی کی لپک (جس کے ساتھ گرج نہ سنائی دے) ۔

Summer-like : (a) موسم گرما جیسا ؛ گرمیوں کا سا ۔

Summer oil : (n) [OE. 'Summerlic'.] وہ تیل جو ٹھنڈے موسم میں پوری طرح یا جزوی طور پر جم جاتا ہے ۔

Summer parlour : (n) گرمیوں میں استعمال ہونے والا کمرہ ۔

Summer rash : (n) گرمی دانے ۔

Summer sausage : (n) دلمہ جسے گرمی میں بنا کر سکھا لیا جاتا ہے ۔

**Summer school : (n)** ان لیکچروں کا منظم سلسلہ جو لمبی تعطیل کے زمانے میں ہوتے ہیں (خصوصاً یونیورسٹیوں میں) ۔

**Summer snipe : (n)** ایک قسم کی ٹٹیری ۔

**Summer solstice : (n)** موسم گرما کا وہ وقت جب آفتاب منطقۂ حارہ پر ہوتا ھے : انقلاب صیفی ۔

**Summer sores : (n)** گھوڑوں کی ایک جلدی بیماری ۔

**Summer-tanager : (n)** ایک قسم کا امریکی پرندہ ۔

**Summer teal : (n)** ایک قسم کی پن ککڑی ۔

**Summer-tide : (n)** موسم گرما ۔

**Summer-time : (n)** (۱) موسم گرما : گرمی کی فصل ۔ (۲) گرمیوں کا وقت جو معمولی وقت سے ایک گھنٹہ آگے ہوتا ھے ۔

**Double summer time :** معیاری وقت جو گرین وچ اوسط وقت سے دو گھنٹہ آگے ہوتا ھے ۔

**Summer-tree : (n)** داسا : شہتیر ۔

**Summer-up : (n)** خلاصہ کرنے والا : تلخیص کرنے والا ۔

**Summer-weight : (a)** گرمیوں میں استعمال ہونے والا ۔

**Summer yellow-bird : (n)** شمالی امریکا کا ایک پرندہ ۔

**Summeriness : (n)** گرمیوں کا سا ہونا ۔

**Summering : (n)** (۱) محراب کے پتھروں یا اینٹوں کا ابتدائی ردا ۔ (۲) محراب کے جوڑوں کا شعاعی رخ ۔ (۳) محراب کے انحناء کی حد ۔

**Summering : (n)** (۱) گرمیوں کی چرائی یا چرائی کا انتظام ۔ (۲) گرمی کا موسم گزارنا ۔

**Summerish : (a)** کسی قدر موسم گرما جیسا : کسی قدر گرمیوں کا سا ۔

**Summerite : (n)** (کسی خاص مقام پر) گرمی کا موسم گزارنے والا ۔

**Summerless : (a)** بے گرما : بے تابستان : جہاں موسم گرما نہ ہوتا ہو ۔

**Summerlines : (n)** موسم گرما جیسا ہونا ۔

**Summerly : (a)** [OE. 'Summerlic'.] موسم گرما جیسا : گرمیوں کا سا ۔

**Summer's day : (n)** (۱) موسم گرما کا دن ۔ (۲) بہت لمبا دن ۔

**Some summer's day : (n)** ایک دن : کسی روز (غیر متوقع واقعات کے لئے) ۔

**Summers : (adv.)** موسم گرما میں ۔

**Summery : (a)** (۱) موسم گرما کا : گرمیوں سے مخصوص : گرمیوں کا سا ۔ (۲) گرمیوں میں استعمال ہونے کے لائق ۔

**Summing up : (n)** دیکھو Sum-up

**Summist : (n)** [med. L. 'Summista'.] مذہبی عقیدے پر جامع اور مختصر رسالے کا مصنف ۔

**Summit : (n)** [OFr. 'Som(m)ete'.] (۱) چوٹی : سب سے اونچا سرا ۔ (۲) (ہندسہ) کثیرالاضلاع مجسم کا وہ نقطہ جہاں تین یا زیادہ رخ ملتے ہیں اور مجسم زاویہ بناتے ہیں ۔ (۳) پہاڑ کی سب سے اونچی چوٹی : سڑک : ریل کی پٹری ، نہر وغیرہ کی سب سے اونچی بلندی ۔ (۴)سربراہان ملک یا وزرائے اعظم کی سرکاری سطح : سربراہان ملک یا وزرائے اعظم (مجازاً) کی کانفرنس : چوٹی کی کانفرنس ۔ (۵) منتہا : معراج : کمال : اوج ۔

**Summit angle : (n)** مسجم زاویہ جو کثیرالاضلاع کے اس نقطے پر بنتا ھے جہاں تین یا زیادہ رخ ملتے ہیں ۔

**Summit level : (n)** (۱) نہر ، ریلوے وغیرہ کی سب سے اونچی سطح ۔ (۲) ریلوے یا نہر کی وہ مسطح جگہ جس کی دونوں جانب سطحیں ڈھلوان ہوں ۔

**Summit quoin : (n)** دیکھو Summit angle

**Summitless : (a)** بے چوٹی کا ۔

**Summitry : (n)** بین الاقوامی معاملات کے لئے چوٹی کی کانفرنس بلانا ۔

**Summon : (v)** [AFr. OFr. 'Somondre'.] (۱) بلا بھیجنا : طلب کرنا : بلا کر جمع کرنا ۔(۲) سمن جاری کرنا : اطلاع نامہ جاری کرنا : سمن بھیج کر بلانا : عدالت میں طلب کرنا ۔ (۳) (شہر ، قلعے وغیرہ کے لوگوں کو) پیام بھیجنا کہ اطاعت قبول کر لو : اطاعت کا مطالبہ کرنا ۔ (۴)(مجازاً) بلانا : طلب کرنا ۔ (۵) (ہمت وغیرہ) کرنا : باندھنا ۔ (۶) وجود میں لانا : ظہور میں لانا ۔

**Summonable : (a)** قابل طلبی : جسے بلایا جا سکے ۔

Summoner : (n) [AFr. 'So-sumenour'.] (۱) طلب کرنے والا ؛ بلانے والا (خصوصاً عدالت میں)۔ (۲) سمن جاری کرانے والا۔

Summons : (n) [ME. 'Somouns'.] (۱) طلبی ؛ حاضری کا حکم ؛ بہت تاکید یا اصرار کے ساتھ بلانا یا بلایا جانا ؛ تاکیدی دعوت۔ (۲) سمن ؛ اطلاع نامہ۔ (۳) لازمی یا تاکیدی بلاوا ؛ بلانے کی آواز ؛ کھٹکھٹاہٹ۔ (۴) (فوج) اطاعت کا مطالبہ۔

Summons : (v) سمن پہنچانا ؛ (کسی شخص پر) سمن کی تعمیل کرنا۔

Summons case : (n) وہ مقدمہ جس میں فرد جرم معمولی ہوتا ہے جس کے لئے پولس گرفتار کئے بغیر مقررہ دن اور وقت پر عدالت میں حاضر ہونے کا حکم دے سکتی ہے۔

Summum bonum : (n) [L.] خیر اعلیٰ ؛ سب سے برتر مقصد جو کسی نظام اخلاق میں اخلاقی عمل کی غایت سمجھا جاتا ہو۔

Summum genus : (n) [L.] جنس اعلیٰ۔

Summum jus : (n) [L.] قانون محض ؛ سخت ترین قانونی کاروائی۔

Summut : (adv.) دیکھو Somewhat

Sumner : (n) [AFr. 'Sum(e)nour'.] عدالت میں حاضر ہونے کے سمن کی تعمیل کرنے والا۔

Sumner : (n) [from names T.H. Sumner on American sea-captain.] سطح زمین پر اپنا محل دریافت کرنے کے طریقے کے نام کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔

Sumo : (n) [Jap.] (۱) ایک قسم کی جاپانی کُشتی جس میں جیت حریف کو اکھاڑے سے باہر کر دینے یا اس کے جسم کے کسی حصے کے زمین سے لگ جانے سے ہوتی ہے (پیر کے علاوہ)۔ (۲) ایسی کُشتی میں حصہ لینے والا۔

Sump : (n) ['(M)LG. MDU.] (۱) دلدل ؛ پھانک ؛ جوہڑ۔ (۲) پانی یا دوسری سیال شے جمع کرنے کا گڑھا ؛ بدر رَو ؛ ناب دان۔ (۳) کان ،مشین وغیرہ کی فالتو سیال شے کا گڈھا۔ (۴) چاہ ؛ حوضک ؛ بھٹی سے پگھلی ہوئی دھات کو رکھنے کا گڈھا۔ (۵) درون سوز انجن کے تیل کی ٹنکی (جو پیندے میں لگی رہتی ہے)۔

Sump : (v) گڈھا بنانا ؛ گڑھا کھودنا۔

Sump-fuse : (n) بن روک فتیلہ (جو زیر آب استعمال ہوتا ہے)۔

Sump-man : (n) کان کنی کا معاون جو مشین وغیرہ کی دیکھ بھال کرتا ہے۔

Sump pump : (n) گڑھے سے پانی وغیرہ نکالنے کا پمپ۔

Sumper : (n) وہ مزدور جو کوئلہ کاٹنے کی مشین میں تیل وغیرہ ڈالتا ہے۔

Sumph : (n) [Origin unkn.] بیوقوف شخص ؛ اکل کھرا آدمی۔

Sumpit : (n) ملیشیا میں استعمال ہونے والا ایک قسم کا ہتھیار جو نلکی کی شکل کا ہوتا ہے اور اس کے ذریعے ہر قسم کا اوزار پھینکا جاتا ہے۔

Sumpitan : (n) دیکھو Sumpit

Sumpsismus : (n) [L.] غلط العام کی جگہ صحیح فقرے کا استعمال۔

Sumpter : (n) [OFr. 'Som(m)etier'.] لدو گھوڑا یا ٹٹو ؛ باربرداری کا گھوڑا یا ٹٹو۔

Sumpter : (a) لدو ؛ باربرداری کا ؛ باربردار۔

Sumption : (n) [L. 'Sumptio-'.] (منطق) مقدمۂ کبریٰ۔

Sumptuary : (a) [L. 'Sumptuarius'.] (۱) مصارف کا ؛ مصارف کے متعلق۔ (۲) قانون مصارف سے متعلق۔

Sumptuary law : (n) قانون مصارف (جس کی رو سے افردا کے مصارف ریاست کی مصلحتوں کو مدنظر رکھ کر محدود کر دیئے جائیں) ؛ قانون خرچہ بندی۔

Sumpuosity : (n) (۱) اسراف ؛ فضول خرچی۔ (۲) عیش پسندی۔ (۳) پُر تکلف چیز ؛ گراں قدر شے۔

Sumptuous : (a) [Fr. 'Somptueux'.] (۱) بیش بہا ؛ نہایت قیمتی ؛ گرانقدر۔ (۲) مکلف ؛ پرتکلف ؛ عالیشان۔ (۳) عیاشانہ ؛ عیش پسندانہ۔

Sumptuously : (adv.) قیمتی ساز و سامان سے ؛ نہایت تکلف سے۔

Sumptuousness : (n) بیش بہا ہونا ؛ پُرتکلف ہونا۔

Sun : (n) [OE. 'Sunne'.] (۱)سورج ؛ آفتاب ؛ مہر ؛ شمس۔ (۲)سورج کی روشنی یا گرمی ؛ دھوپ۔ (۳) نجم ؛ شمس ؛ ایسا ستارہ جس کے گرد اقمار یعنی سیارات ثانویہ گردش کرتے ہیں۔ (۴) (چھت میں لٹکانے کی) بڑی قندیل یا فانوس (جس کے اندر بجلی یا گیس کی بہت سی بتیاں

دائرے میں۔

Sun : (v) (۱) دھوپ میں رکھنا ؛ دھوپ میں سکھانا ؛ دھوپ دینا ۔ (۲) دھوپ کھانا ۔ (۳) آفتاب کی طرح منور کرنا ۔ (۳) چمکنا ؛ روشن ہونا۔

Sun-and-planet wheels : (n) مرکزی و تابع پہیے ؛ مشین کا وہ گیرہ جس میں ایک چھوٹی دندانے دار چرخی اپنے دھرے پر گھومتی جاتی ھے اور ایک بڑے پہیے کو چھوتی ہوئی اس کے آس پاس چکر کاٹتی ھے اور اسے حرکت میں لاتی ھے۔

Sun animalcule : (n) شمسی حوینہ۔

Sun arc : (n) ایک قسم کا بڑا لیمپ جو فلم بنانے مین استعمال ہوتا ھے۔

Sun-baked : (a) (۱) دھوپ میں سکھایا ہوا۔ (۲) سخت ، جھلسا ھوا یا گرم (دھوپ کی وجہ سے)۔

Sun-bath : (n) ننگے بدن دھوپ کھانا ؛ دھوپ کا غسل ؛ دھوپ نہان ؛ غسل آفتابی ؛ غسل شمسی ؛ (طب) تشمش۔

Sun-bathe : (v) ننگے بدن دھوپ کھانا ؛ دھوپ کا غسل لینا۔

Sun-bather : (n) دھوپ کا غسل لینے والا۔

Sun-bear : (n) ملایا کا ایک چھوٹی قسم کا ریچھ۔

Sun beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا۔

Sun-bird/ Sunbird : (n) (۱) ایک چھوٹا سا پرندہ جس کے پر بہت چمکیلے ہوتے ہیں۔ (۲) امریکی بگلا ۔ (۳) کوئی پرندہ جو شمس پرستی سے منسوب ھے ؛ سورج بطور پرندہ ؛ اساطیری شمسی پرندہ۔

Sun-bittern : (n) امریکی بگلا۔

Sun-bonnet : (n) چھترٹوپ ؛ ایک طرح کی ٹوپی جس کے آگے اور پیچھے سلامی چھجہ ہوتا ھے۔

Sun-bow : (n) پھواری قوس ؛ چھوٹی سی قوس جو سورج کی روشنی ، صابون وغیرہ کے جھاگ پر پڑنے سے نظر آتی ھے۔

Sun-burst : (n) (۱) بادلوں سے آفتاب کا یکایک نکلنا۔ (۲) پھلجڑی ؛ مہتابی ۔ (۳) کوئی زیور جو اس شکل کا ہو جیسے کرنوں کے بیچ سورج۔ (۳) ایک قسم کا ہلکا زرد رنگ۔

Sun brust : (a) آفتاب کی کرن کی شکل میں بنایا ہوا۔

اکٹھی جلتی ہیں)۔ (۵) سورج دیوتا ؛ خصوصاً اپولو۔ (۶) (سورج بطور) نور کا مظہر ۔ (۷)(شاعری میں) موسم ۔ (۸) دن ؛ سال ۔ (۹) آفتاب کاذب ۔ (۱۰) آفتاب نما شکل ، زیور یا ظرف۔ (۱۱)(نقابت) آفتاب کی شبیہ بطور مارکہ (جس میں پھوٹتی کرنیں ہوں اور بیچ میں انسان کی شکل بنی ہو)۔ (۱۲) بزرگی ؛ جلال ؛ عظمت ؛ قوت ؛ شان و شوکت ؛ آب و تاب ۔ (۱۳) طلوع آفتاب یا غروب آفتاب ۔

Against the sun : داہنے سے بائیں ؛ غیر ساعت وار ؛ گھڑی کی سوئی کے برعکس۔

As the sun shines on : جیسے زندہ ھے۔

In the sun : (۱) بے فکری کے ساتھ۔ (۲) کھلے عام ؛ کھلم کھلا۔

Let not the sun go down upon your wrath : صبح کا غصہ شام تک بھول جاؤ ؛ غصہ دن بھر سے زیادہ نہیں رہنا چاہیئے۔

Nothing is new under the sun : دنیا میں کوئی چیز نئی نہیں ھے۔

One's place in the sun : ممتاز حیثیت ؛ نمایاں حیثیت۔

On which the sun never sets : عالمگیر سلطنت۔

To hail or edore the rising sun : (مجازاً) چڑھتے سورج کی پوجا کرنا ؛ جن لوگوں کے ہاتھ قوت یا حکومت نئی آتی ہو یا آنے والی ہو اُن کی خوشامد کرنا۔

To hold candle to the sun : لاحاصل کام کرنا ؛ سورج کو چراغ دکھانا۔

To make hay while the sun shines : دیکھو Hay

To rise with the sun : سویرے اٹھنا؛ سورج نکلتے ہی اٹھنا۔

To see the sun : زندہ ہونا۔

To take the sun : (۱) آفتاب کی نصف النہاری بلندی کا مشاہدہ کرنا ؛ (بحری) عرض البلد کا تعین کرنے کے لئے سورج کی بلندی معلوم کرنا۔ (۲) دھوپ کھانا۔

Under (or beneath) the sun : زمین پر ؛ دنیا میں۔

With the sun : ساعد دار ؛ گھڑی کی سوئی کے نیم رخ

Sun-clock : (n) دھوپ گھڑی ؛ ساعت شمسی ۔

Sun-crack : (n) سوکھی ہوئی کیچڑ کی پپڑی یا دڑاڑ ۔

Sun-cure : (v) تمباکو کے پتوں کو دھوپ میں سکھانا ۔

Sun deck : (n) (۱) جہاز کا بالائی عرشہ جس کا زیادہ تر حصہ کھلا رہتا ھے ۔ (۲) چھت یا چبوترہ جس پر آفتابی غسل لیا جاتا ھے ۔

Sun disc/ -disk : (n) قرص آفتاب ۔

Sun-dog : (n) آفتاب کاذب ۔

Sun-down/ Sundown : (n) (۱) غروب آفتاب ۔ (۲) عورتوں کا چوڑے چھجے والا ہیٹ ۔ (۳) ہلکا زردی مائل بھورا رنگ ۔

Sun-dried : (a) (۱) دھوپ میں سکھایا ہوا ؛ دھوپ سوکھا ۔ (۲) دھوپ میں سوکھا ہوا ۔

Sun-drop(s) : (n) ایک پھول جو دھوپ میں کھلتا ھے ۔

Sun-dry : (v) دھوپ میں سکھانا ۔

Sun-fish : (n) بعض مچھلیوں کے نام جن کی شکل قریب قریب کرّوی ہوتی ھے یا جو ساحل پر دھوپ کھاتی رہتی ہیں ؛ سورج مچھلی ؛ گول مچھلی ۔

Sun-gem : (n) برازیل کا خوشنما پروں والا ایک پرندہ جس کے اُڑنے کے وقت غنغناہٹ کی آواز پیدا ہوتی ھے ۔

Sun-glade : (n) پانی پر سورج کی پھیلی ہوئی شعائیں ۔

Sun-glass : (n) (۱) آتش شیشہ ۔ (۲) زاویہ پیما رنگین شیشہ (دھوپ کی تمازت کم کرنے والا) ۔ (۳) دھوپ عینک ۔

Sun glasses : (n) دھوپ عینک ۔

Sun-glow : (n) (۱) سورج کا ہالہ ۔ (۲) سورج کی روشنی یا چمک ۔

Sun-god : (n) (۱) سورج دیوتا ۔ (۲) تیز سرخی مائل نارنجی رنگ ۔

Sun-grebe : (n) امریکا ، افریقہ اور ایشیا میں پائی جانے والی بعض قسم کی چڑیاں ۔

Sun-grown : (a) کھلے میدان میں اگنے والا ؛ دھوپ میں رہنے والا ۔

Sun-hat : (n) چوڑے چھجے والا ٹوپ جو دھوپ سے بچنے کے لئے پہنا جاتا ھے ؛ دھوپ ہیٹ ۔

Sun-heat : (n) سورج کی گرمی ؛ دھوپ کی گرمی ۔

Sun-helmet : (n) دھوپ ہیٹ ؛ دھوپ ٹوپ یا خود ۔

Sun-lamp : (n) (۱) دیکھو Sun-arc ۔ (۲) بالائے بنفشی شعاع دینے والا لیمپ ۔

Sun line : (n) (کف شناسی) کامیابی کی لکیر ۔

Sun-myth : (n) افسانۂ آفتاب کے متعلق ؛ روایت نظام شمسی کے متعلق ۔

Sun-pain : (n) تھوڑے تھوڑے وقفے کے بعد ہونے والا اعصابی سر کا درد ۔

Sun-parlour : (n) شیشے سے گھرا ہوا کمرہ یا برساتی جس میں دھوپ آتی ہو ۔

Sun-picture : (n) فوٹوگراف ؛ سورج کی روشنی کے ذریعے بنائی ہوئی تصویر ؛ عکسی تصویر ۔

Sun-pillar : (n) عمود نور ۔

Sun-proof : (a) دھوپ روک ۔

Sun-ray : (n) (۱) سورج کی کرن ؛ آفتاب کی شعاع ۔ (۲) (جمع) بنفشی شعاعیں جن سے مریضوں کا علاج کرتے ہیں ۔

Sun-ray : (a) دیکھو Sun-burst

Sun-room : (n) دیکھو Sun-parlour

Sun-seeker : (n) (۱) وہ شخص جو سردی کے موسم میں گرم علاقے کا سفر کرتا رہتا ھے ۔ (۲) خلائی جہاز یا مصنوعی سیارے کا ایک آلہ جو ہمیشہ سورج کی طرف رہتا ھے ۔

Sun-signalling : (n) شمسی آلۂ خبر رسانی ۔

Sun-spot : (n) (۱) (مرضیات) جلد کے داغ جو دھوپ کی وجہ سے پڑ جاتے ہیں ۔ (۲) داغ آفتاب ؛ سیاہ دھبے سے جو آفتاب میں کبھی کبھی نظر آتے ہیں ۔

Sun-squall/ -squawl : (n) (امریکا) رخوہ ؛ نجم البحر ۔

Sun-star : (n) سر رنگ کی تازہ مچھلی ۔

Sun-star fish : (n) دیکھو Sun-star

Sun-stone / Sunstone : (n) (۱) عنبر۔ (۲) سنگ مروہ کی بعض قسموں کے نام : حجر الشمس : عین الہر۔

Sun-stricken : (a) آفتاب زدہ : جسے لُو لگ گئی ہو۔

Sun-telegraphy : (n) دیکھو Sun-signalling

Sun-temprature : (n) دھوپ کی حرارت۔

Sun-time : (n) وقت جو دھوپ گھڑی سے ظاہر ہو۔

Sun-trap : (n) وہ جگہ جہاں دھوپ آتی ہو۔

Sun-trout : (n) ایک قسم کی مچھلی۔

Sun-up/ Sun up : (n) (۱) طلوع آفتاب۔ (۲) (کسی چیز کا) آغاز : شروع : ابتداء۔

Sun-watch : (n) چھوٹی دھوپ گھڑی۔

Sun-wheel : (n) پہیے سے مشابہ کوئی تصویر۔

Sun-worship : (n) آفتاب پرستی۔

Sun-worshipper : (n) آفتاب پرست۔

Sunback : (a) (لباس) جس کا پچھلا حصہ نیچا کٹا ہوا ہو۔

Sunbeam : (n) (۱) سورج کی کرن : آفتاب کی شعاع۔ (۲) مسرور بچہ : مسرور رہنے والا۔ (۳) خاکستری مائل زرد رنگ۔

Sunbeam snake : (n) ایشیا اور ملیشیا کا ایک بے ضرر سانپ۔

Sunbeamy : (a) خوش : مسرور۔

Sunblasted : (a) دھوپ میں جھلسا ہوا۔

Sunblind : (n) سائبان (لکڑی کا) : دھوپ جھلملی۔

Sunblink : (n) کرن : کرن آفتاب۔

Sunbreak : (n) (۱)طلوع آفتاب۔ (۲)بادلوں سے سورج کا نمودار ہونا۔ (۳) سورج روک۔

Sunbreaker : (n) سورج روک۔

Sunbright : (n) (۱) آفتاب کی طرح روشن اور چمکیلا۔ (۲) آفتاب کی روشنی سے منور۔

Sunbrowned : (a) دھوپ میں جھلسا ہوا۔

Sunburn : (n) دھوپ میں سنولایا ہوا ہونا۔

Sunburn : (v) (۱) دھوپ میں سنولانا۔ (۲) دھوپ میں رہنے کی وجہ سے رنگ اڑ جانا : جھلس جانا۔

Sunburned / Sunburnt : (n) (۱) دھوپ میں سنولایا ہوا۔ (۲)دھوپ کی وجہ سے جھلسا ہوا۔ (۳) دیکھو Sun-baked

Sunburner : (n) گیسی مشعلوں کا مجموعہ جو کمرے کو روشن کرنے کے لئے جلایا جاتا ہے۔

Sunburning : (n) دیکھو Sunburn

Sundae : (n) [Said to be altered spelling of Sunday.] آئس کریم اور کچلے ہوئے پھل یا جوز کا مرکب۔

Sunday : (n) [OE. 'Sunnandeag'.] (۱) اتوار : یکشنبہ : یوم احد۔ (۲) اتوار کو شائع ہونے والا اخبار۔

A month of sundays/ A week of sundays : طویل مدت۔

When two sundays come together (meet) : کبھی نہیں۔

Sunday : (a) (۱) یکشنبہ سے متعلق۔ (۲) بہترین۔ (۳) اتائی : شائق فن۔

Sunday : (v) اتوار گزارنا : اتوار منانا : اتوار کی سرگرمیوں میں مشغول ہونا۔

Sunday best : (n) بہترین لباس (جو اتوار کے دن پہنا جاتا ہے)۔

Sunday-go-to-meeting : (a) اتوار کا دن گرجا جانے کے لئے موزوں۔

Sunday letter : (n) وہ حرف جو کلیسا کی جنتری میں اتوار کو ظاہر کرتا ہے۔

Sunday-painter : (n) وہ شخص جو صرف بطور تفریح مصوری کرتا ہے۔

Sunday-punch : (n) (۱) کاری ضرب (مکہ بازی کی)۔ (۲) مکہ بازی کی کاری ضرب جیسے داؤں۔

Sunday school : (n) سنڈے اسکول : وہ مدرسہ جس میں اتوار کے دن دینیات کی تعلیم دی جاتی ہے۔

Sunday supplement : (n) ضمیمہ جو اخباروں میں اتوار کے دن لگا دیا

جاتا ھے جس میں تصویریں ، کامك وغیرہ ھوتے ہیں ۔

**Sundayfied : (a)** سنجیدہ بنا ھوا ۔

**Sundayish : (a)** اتوار جیسا ۔

**Sundayism : (n)** دیکھو Sabbatarianism

**Sundays : (adv.)** ہر اتوار کو ؛ کسی اتوار کو ۔

**Sunder : (a)** الگ ؛ علاحدہ ؛ متفرقات ۔

**In sunder :** دیکھو Asunder

**Sunder : (v)** [Late OE. 'Sundrian'.] (۱) الگ کرنا ؛ جدا کرنا ؛ علاحدہ کرنا ؛ علاحدہ رکھنا ۔ (۲) الگ ھونا ؛ جدا ھونا ؛ علاحدہ ھونا ۔

**Sundew : (n)** ایك قسم کا چھوٹا سا پودا جو دلدل میں اگتا ھے اور اس کے پتوں میں نمی کے قطرے جھلکتے ہیں ۔

**Sundial : (n)** دیکھو Sun-clock

**Sundowner : (n)** (۱) (آسٹریلیا و امریکا) آوارہ گرد جو کام کی تلاش کے بہانے رات کے وقت پہنچتا ھے تاکہ رات کے کھانے اور قیام کا انتظام ھو جائے ۔ (۲) غروب آفتاب کے وقت پینے کی شراب ۔ (۳) بحریہ کا سخت گیر افسر ۔

**Sundowning : (n)** کام کی تلاش کے بہانے رات کے وقت پہنچنا تاکہ طعام و قیام کا انتظام ھو جائے ۔

**Sundress : (n)** لباس جس کی چولی چھوٹی ھوتی ھے اور جس سے ہاتھ ، شانہ اور پیٹھ کھلی رہتی ھے ۔

**Sundri/ Sundra : (n)** [Skr.] سندری ؛ ایك درخت کا نام ؛ اس درخت کی لکڑی ۔

**Sundries : (n)** متفرق چیزیں ؛ متفرقات ؛ متفرقات کی مد ۔

**Sundriesman : (n)** متفرق چیزیں فروخت کرنے والا ۔

**Sundry : (a)** [OE. 'Syndrig'.] (۱) (قدیم) ممیز ؛ متمائز ؛ جداگانہ ۔ (۲) کئی ؛ متعدد ؛ چند ۔ (۳) متفرقات سے متعلق ۔

**All and sundry :** ہر ایك ؛ ہر شخص ۔

**Sune : (adv.)** (قدیم) Soon کی متبادل شکل ۔

**Sunfall : (n)** (۱) غروب آفتاب ۔ (۲) غروب آفتاب کا وقت ۔ (۳) وہ خوشنما رنگ جو غروب آفتاب کے وقت نظر آتے ہیں ۔ (۴) دور تنزل ؛ شام زندگی ؛ آخری عمر ۔

**Sunfast : (a)** جس کا رنگ دھوپ سے نہ اڑ سکے ؛ جو دھوپ کی وجہ سے ماند نہ پڑے ۔

**Sunfish : (v)** (گھوڑے کا) چاروں پیروں کو جوڑ کر اچھلنے میں مونڈھے کو باری باری نیچے کرنا ۔

**Sunflag : (n)** جاپانی جھنڈا جس پر سورج کی تصویر بنی رہتی ھے ۔

**Sunflower : (n)** (۱) سورج مکھی ؛ گل آفتاب ۔ (۲) سورج مکھی سے مشابہ پھول ۔ (۳) وہ پودے جن کے پھول صرف دھوپ یا دن میں کھلتے ہیں ۔

**Sunflower oil/ -seed : (n)** سورج مکھی کا تیل ۔

**Sunflower star : (n)** ایك قسم کی بڑی ستارہ ماہی جس کے بیس (۲۰) قوسی حصے ھوتے ہیں ۔

**Sunflower yellow : (n)** چمکیلا زرد رنگ ۔

**Sung : (a)** گایا ھوا ۔

**Sungar/ Sangar : (n)** [Pushtu. 'Sangar'.] سنگی دُمس ۔

**Sunglo : (n)** [f. 'Sunglo', Mt. Anywei'.] چین کی سبز چائے کی ایك قسم ۔

**Suni : (n)** [Native name in southeastern AFrica.] جنوب مشرقی افریقہ میں پائے جانے والے ہرن کی دو قسموں میں سے ایك ۔

**Sunk : (a)** (۱) ڈوبا ھوا ؛ غرقاب ۔ (۲) نشیبی ۔

**Sunk : (n)** [Origin unkn.] (۱) (اسکاٹستان) سبزہ پوش تختہ یا کنارہ ۔ (۲) (اسکاٹستان) پیال کا گدا جو بطور زین یا گدا استعمال ھوتا ھے ۔

**Sunk cost : (n)** لگی ھوئی لاگت ۔

**Sunk-fence : (n)** باغ کے گرد کا نشیبی احاطہ ۔

**Sunk relief : (n)** نشیبی ابھرواں کام ۔

**Sunken : (a)** (۱) ڈوبا ھوا ؛ غرقاب ۔ (۲) (آنکھ ، گال وغیرہ) دھنسا ھوا ؛ دھنسی ھوئی ۔ (۳) نشیبی ۔ (۴) (عام سطح سے)

دھنسا ہوا۔

Sunken battery : (n) (فوج) توپ خانہ جس کا چبوترہ سطح زمین سے نیچے رہتا ہے۔

Sunken garden : (n) نشیبی باغیچہ۔

Sunket : (n) [alter of 'Somewhat'.] اچھا کھانا : نفیس غذا۔

Sunless : (a) بے دھوپ کا : جہاں سورج کی روشنی نہ پہنچتی ہو۔

Sunlessness : (n) سورج کی روشنی اور گرمی سے محروم ہونا۔

Sunlight : (n) (۱) سورج کی روشنی : دھوپ۔ (۲) فوٹوگرافی کی فلم کو جانچنے کا ایک آلہ۔

Artificial sunlight : مصنوعی آفتابی کرنیں۔

Sunlighted : (a) دیکھو Sunlit

Sunlike : (a) (۱) سورج کا سا : آفتاب کی طرح کا۔ (۲) (مجازاً) بہت زیادہ منور۔

Sunlike : (adv.) سورج کی طرح۔

Sunlit : (a) سورج سے منور۔

Sunn : (n) [Urdu.] (۱) سن (پودا)۔ (۲) سن (ریشہ)۔

Sunna : (n) [Arab.] سنّت : سنّتِ رسول۔

Sunni : (n) [Arba.] سنّی۔

Sunnily : (adv.) شادمانی سے : شگفتگی سے : دلکش یا جانفزا انداز سے۔

Sunniness : (n) (۱) منور ہونا : آفتاب سے گرم اور روشن ہونا۔ (۲) شادمانی : شگفتگی : دلکشائی۔

Sunnism : (n) سنّیوں کے عقائد۔

Sunnite : (n) سنّی۔

Sunnud/ Sanad : (n) [Arab.] سند۔

Sunny : (a) (۱) روشن : منور : آفتاب سے منور : آفتاب کی طرح روشن۔ (۲) آفتاب کا : آفتاب کے متعلق۔ (۳) جہاں دھوپ آتی ہو : دھوپ کا۔ (۴)شادمانی : شگفتہ (مزاج ، طبیعت) : دلکشا (تبسم) : فرحت بخش : جانفزا۔ (۵) آفتاب سے مشابہ۔

Sunny side : (n) (۱) دھوپ کا رُخ۔ (۲) (مجازاً) روشن پہلو : خوش آئند پہلو۔

On the sunny side of : سے کم : نسبتاً کم۔

Sunny-side up : (a) صرف ایک طرف تلا ہوا (انڈا)۔

Sunnyasee : (n) [Hindi.] سنیاسی۔

Sunrise : (n) دیکھو Sun up

Sunrising : (n) (۱) دیکھو Sunrise۔ (۲) وہ مقام جہاں آفتاب طلوع ہوتا ہے۔ (۳) (مجازاً) پورب : مشرق۔

Sunroof : (n) موٹر گاڑی کی چھت جو کھل سکتی ہے۔

Sunset : (n) دیکھو Sun-fall

Sunset gun : (n) توپ جو غروب آفتاب کے وقت داغی جاتی ہے۔

Sunsetting : (n) (۱) غروب آفتاب۔ (۲) وہ مقام جہاں آفتاب غروب ہوتا ہے۔ (۳) (مجازاً) مغرب : پچھم۔

Sunshade : (n) (۱) دکان وغیرہ کے آگے کا سائبان۔ (۲) زنانہ چھتری۔ (۳) دوربین میں لگی ایک ترکیب جس سے دھوپ کی تیزی کم کی جاتی ہے۔

Sunshine : (n) [ME. 'Sunnesine(e)'.] (۱) سورج کی روشنی : دھوپ : نور شمسی۔ (۲) وہ حصہ جو سورج کی روشنی میں ہو۔ (۳) صاف موسم : اچھا موسم (جب آسمان کھلا ہو)۔ (۴) (مجازاً) خوشدلی : شادمانی۔ (۵) خوشی اور کامیابی کا منبع۔ (٦) خوشگوار اور موافق اثر۔ (٧)سورج جیسی چمک یا روشنی۔

To have been in the sunshine : (عام) مدھوش ہونا : بدمست ہونا۔

Sunshine : (n) (۱) اس موٹر کے لئے استعمال ہوتا ہے جس کی چھت کھولی جا سکتی ہے۔ (۲) خوش : مسرور۔ (۳) اچھے وقت کا۔

Sunshining : (a) دیکھو Sunny

Sunshiny : (a) دیکھو Sunny

Sunstroke : (n) لُو : لو کا اثر : گرمی کا اثر : حرارت یا بخار جو گرمی کی شدت سے پیدا ہو جائے : تشمیس : آفتاب زدگی ۔

Sunstruck : (a) جسے لو لگی ہو : آفتاب زدہ ۔

Sunt : (n) [Arab.] ببول : ببول کا ڈوڈا ۔

Sunward : (adv.) آفتاب کی طرف : سورج کی طرف ۔

Sunward : (a) آفتاب رخ ۔

Sunwards : (adv.) دیکھو Sunward

Sunwise : (adv.) ساعت وار : بائیں سے دائیں ۔

Sup : (n) (۱) (بولی) گھونٹ : جرعہ ۔ (۲) مقدار : تعداد ۔

Sup : (v) [OE. 'Supan'.] (۱) تھوڑا تھوڑا سڑپنا ۔ (۲) چمچہ چمچہ پینا : چمچوں سے پینا ۔ (۳) چسکی لینا ۔ (۴) (مجازاً) مزہ چکھنا : تجربہ ہونا ۔

To sup sorrow : رنجیدہ ہونا : دلگیر ہونا ۔

Sup : (v) [OFr. 'Super, Soper'.] (۱) رات کا کھانا کھانا : سَپَر کھانا ۔ (۲) (باز ، گھوڑا یا کتے کو) رات کا آخری کھانا دینا ۔ (۳) سَپَر کھلانا ۔

Supari : (n) [Hindi.] سپاری : ڈلی : چھالیا ۔

Supawn/ Suppawn : (n) [Du. 'Sappaen'.] مکئی کا دلیہ ۔

Supe : (n) (۱) ناظر : منتظم : نگراں : مہتمم ۔ (۲) (کلیسا) (تاریخ) (پروٹسٹنٹ کی اصطلاح میں) انگلینڈ کا بشپ ۔ (۲)مذہبی حلقے کا سردار جس کا اختیار کلیساؤں اور پادریوں پر ہو ۔ (۳) (اسکاچستان کلیسا) مذہبی فرقے کا سردار جو کسی کلیسائی حلقے کا نگراں ہوتا ہے اور حکم نافذ کرتا ہے ۔ (۵) امریکی اسقفوں کا نام جو جان وسلی نے دیا تھا ۔ (٦) پولس کا افسر جو انسپکٹر سے اوپر ہوتا ہے ۔

Supe : (v) زائد کا کام دینا : فاضل ہونا ۔

Supe : (v) قوت بڑھانا (کارتوس وغیرہ کی) ۔

Supellectile : (a) [Late L. 'Supellectilis'.] (۱) گھریلو فرنیچر سے متعلق یا ان جیسا ۔ (۲) (مجازاً) آرائشی ۔

Supellectile : (n) فرنیچر : سائنسی آلات ۔

Supellex : (n) [L.] (شاذ) گھریلو فرنیچر : سائنسی آلات ۔

Super : (n) (۱) (تھیٹر) Supenumerary کا مخفف ۔ (۲) دیکھو Super-hive ۔ (۳) دیکھو Superintendent ۔ (۴)اعلیٰ درجہ یا قسم : اعلیٰ قسم کی چیز ۔ (۵) دیکھو Superphosphate ۔ (٦) ایک قسم کا کپڑا جو جلد بندی میں کام آتا ہے ۔ (۷) دیکھو Supermarket ۔

Super : (v) (۱) جلد میں موٹے قسم کا کپڑا لگانا ۔ (۲) جلد میں کام آنا ۔

Super : (a) (۱) سطحی : بالائی : بیرونی سطح کا ۔ (۲) نہایت عمدہ : نفیس : اعلیٰ درجہ کا ۔

Super : (adv.) (۱) بے حد : بے انتہا ۔ (۲) حد سے زیادہ ۔

Super- : (Prefix) [L. 'Super'.] سابقہ بمعنی "اوپر" : "بر" : "فوق" : "ورا" : "مہا" : "مزید" : "بالا ۔ (الف) لاطینی صفات اور ان کے مشتقات کے ساتھ آتا ہے ۔ (۱) بہ خط مستقیم کی چیز کے اوپر ۔ (۲) بلند تر سطح پر ۔ (۳) ماورا : مافوق ۔ (ب)افعال ، صفات اور ان کے مشتقات کے ساتھ حسب ذیل معنی میں ۔ (۱) (ایک چیز کے) اوپر : (دوسری چیز کے) اوپر کا : بالائی : اوپر سے ۔ (۲) اوپر سے دیکھنا ۔ (۳)علاوہ ۔ (۳) معمول سے زیادہ : حد سے زیادہ ۔ (ج)اسما کے ساتھ مل کر صفت بناتے ہیں ۔ (۱) اوپر کا : بالائی : اوپری : بیرونی ۔ (۲) بلند تر : وسیع تر ۔ (۲)دوسرے درجے کا : ذیلی ۔ (۳) (ریاضی کے الفاظ میں) زائد بہ قدر : زائد بہ نسبت ۔

Super-acid : (a) حد سے زیادہ تیزابی : جس میں حد سے زیادہ تیزاب ہو ۔

Super-bomb : (n) ہائیڈروجن بم : بہت ہی طاقتور بم ۔

Super dominant : (a) (صوت) فوق پنجم ۔

Super-dreadnought : (n) ڈرڈ ناٹ سے زیادہ زبردست جنگی جہاز ۔

Super duper/ -dooper : (a) انتہائی اعلیٰ درجے کا : انتہائی شاندار ۔

Super foot : (n) (۱) (اسٹریلیا) مربع فٹ ۔ (۲) (اسٹریلیا) تختہ وغیرہ کی پیمائش کی ایک اکائی ۔

Super-external : (a) اوپر باہر کی طرف واقع ۔

Super-royal : (a) کاغذ کے تختے کا ایک سائز ۔

Super-salesman : (n) انتہائی کامیاب دست فروش : انتہائی کامیاب سیلز میں ۔

**Superability : (n)** قابل فتح ہونا ؛ تسخیر پذیری ؛ قابل عبور ہونا ۔

**Superable : (a)** [L. 'Superabilis'.] (۱) (دقت یا مشکل) جو دور ہو سکے ۔ (۲) جو قابو میں آسکے ؛ جس پر غلبہ پانا ممکن ہو ؛ قابو کی ؛ قابل فتح ؛ تسخیر پذیر ؛ قابل عبور ۔

**Superableness : (n)** دیکھو Superability

**Superably : (adv.)** قابل فتح طور پر ؛ تسخیر پذیری کے ساتھ ۔

**Superabound : (v)** [late L. 'Superabundare'.] کثرت سے ہونا ؛ بہ کثرت ہونا ؛ بہ افراط ہونا ؛ افراط سے ہونا ؛ بہتات ہونا ۔

**Superabundance : (n)** (۱) زیادتی ؛ کثرت ؛ بہتات ؛ افراط ؛ وفور ؛ ریل پیل ۔ (۲) زائد مقدار ؛ فاضل ؛ زائد ۔

**Superabundancy : (n)** دیکھو Superabundance

**Superabundant : (a)** کثیر ؛ وافر ؛ بہت زیادہ ۔

**Superabundantly : (adv.)** بہت کثرت سے ؛ بہ افراط ۔

**Superadd : (v)** [L. 'Superaddere'.] مزید اضافہ کرنا اور بڑھانا ۔

**Superaddition : (n)** (۱) مزید جمع ۔ (۲) مزید اضافہ ۔

**Superadditional : (a)** مزید جمع سے متعلق ؛ مزید اضافہ کا ۔

**Superaerial : (a)** برفضائی ؛ ہوا سے اوپر کا ۔

**Superagency : (n)** بڑی سرکاری ایجنسی جو دوسری چھوٹی چھوٹی ایجنسیوں کی نگرانی کرتی ہے ۔

**Superalimentation : (n)** حد سے زیادہ کھلانا ۔

**Superalkaline : (n)** حد سے زیادہ القلوی ۔

**Superalloy : (n)** مخلوط قسم کا بھرت جو اونچے درجہ حرارت تک گرم کیا جا سکتا ہے ۔

**Superalter : (n)** [med. L. 'Superaltare'.] (۱) بالائی قربان گاہ ؛ وہ پتھر جس کی رسم تقدیس با ضابطہ ادا ہو چکی ہو اور جو گرجے میں غیر تقدیس شدہ قربان گاہ کے اوپر رکھا گیا ہو ۔ (۲) قربان گاہ کے اوپر کی عمارت (پشت کی جانب) ۔

**Superanal : (a)** بر مقعدی ؛ فوق مقعدی ؛ مقعد کے اوپر کا ۔

**Superannuable : (a)** جو میعاد پوری ہونے پر کسی شخص کو پیرانہ سالی پنشن کا مستحق بنا دے ۔

**Superannuate : (v)** [med. L. 'Superannuatus'.] (۱) پیرانہ سالی کی وجہ سے کام کے ناقابل قرار دینا ؛ پیرانہ سالی کی وجہ سے قابل بر طرفی یا قابل پنشن قرار دینا ۔ (۲)پیرانہ سالی کی وجہ سے برطرف کر دینا یا پنشن دے کر الگ کر دینا ۔

**Superannuated : (a)** (۱) پیرانہ سالی کی وجہ سے کام کے ناقابل ۔ (۲) فرسودہ ؛ پرانا اور بیکار ۔ (۳) پیرانہ سالی کی وجہ سے برطرف کیا ہوا یا پنشن دیا ہوا ۔

**Superannuation : (n)** (۱) پیرانہ سالی کی وجہ سے برطرف کرنا یا کیا جانا ؛ پنشن دینا یا دیا جانا ۔ (۲) پیرانہ سالی کی پنشن۔ (۳) اسکول کے اس لڑکے کو جس کی عمر زیادہ اور تعلیمی ترقی کم ہو قابل اخراج قرار دینا ۔ (۴) پیرانہ سالی ؛ تقاعُد ۔

**Superannuitant : (n)** وہ شخص جسے پیرانہ سالی پنشن ملتی ہو ۔

**Superannuity : (n)** پیرانہ سالی پنشن ۔

**Superaqueous : (a)** بالائی آب ؛ سطح آب کے اوپر کا ؛ فوق مائی ۔

**Superaxillary : (a)** (نباتیات) بر بغلی ۔

**Superb : (a)** [Fr. 'Superbe', or L. 'Super bus'.] (۱) نہایت شاندار؛ عظیم الشان ؛ بڑا پر شوکت ؛ نہایت دلفریب یا دلکش (منظر ، حسن وغیرہ) ۔ (۲) اعلیٰ درجے کا ؛ نہایت عمدہ؛ نہایت نفیس ۔ (۳) انتہائی ؛ حد کی ؛ غضب کی ۔ (۴) بہت اچھا ؛ شاندار ۔

**Superb bird of paradise : (n)** ایک خوشنما پرندہ ۔

**Superb warbler : (n)** آسٹریلیا کی ایک چھوٹی گانے والی چڑیا ۔

**Superbity : (n)** تکبر ؛ غرور ؛ گھمنڈ ۔

**Superbly : (adv.)** (۱) نہایت شاندار طریقے سے ؛ بڑی شان و شوکت سے ۔ (۲) نہایت ؛ بے حد ۔

**Supercalender : (a)** (کاغذسازی میں) خوب گٹھا ہوا بنانا (تاکہ چمک آ جائے) ۔

**Supercalender : (n)** خوب گٹھا ہوا کاغذ بنانے والا بیلن ۔

**Supercanopy : (n)** (کمانچے ، کھڑکی یا طاق کے چھجے کے اوپر) ایک

اور چھپا : بالائی چھجا ۔

**Supercargo : (n)** مال کپتان : جہاز کا وہ افسر جو مال چڑھانے اتارنے اور فروخت کرنے کا انتظام کرتا ہے ۔

**Supercede :** (۱) منسوخ کرنا : ترک کرنا (استعمال) ۔ (۲) ایک چیز کی جگہ دوسری چیز اختیار کرنا : ایک شخص کی جگہ دوسرا شخص مقرر کرنا ۔ (۳) (ایک چیز کا دوسری چیز کی جگہ، ایک شخص کا دوسرے شخص کی) جگہ لینا ۔ (۴) کسی کے اوپر دوسرے کو ترقی دینا : کسی کو ہٹا کر یا نکال کر اس کی جگہ لے لینا ۔ (۵) پیچھے جانا : (کسی چیز کے بعد) واقع ہونا ۔ (۶) مقدم ہونا : سبقت لے جانا ۔

**Supercelestial : (a)** (۱) آسمان سے اوپر کا : فوق سماوی ۔ (۲) فرشتوں سے برتر : فوق الملکی ۔

**Supercentral : (a)** فوق مرکزی ۔

**Supercharge : (v)** حد سے زیادہ بھر دینا (قوت ، توانائی ، تناؤ ، جوش وغیرہ) ۔

**Supercharged : (a)** جس میں زیادہ گیس بھر گئی ہو ۔

**Supercharger : (n)** (موٹر اور طیارے میں زیادہ گیس بھرنے کے لئے) زیادہ طاقت کا پمپ ۔

**Supercherie : (n) [Fr.]** دھوکا : فریب : دغا ۔

**Superciliary : (a)** (۱) ابرو کا : حاجبی : ابروئی ۔ (۲) آنکھ کے اوپر کا : فوق عینی ۔

**Superciliary : (n)** ابرو کے اوپر پیشانی کی ہڈی کا ابھار ۔

**Superciliary arch : (n)** ابرو کے اوپر پیشانی کی ہڈی کا ابھار ۔

**Superciliary ridge : (n)** Superciliary arch

**Supercilious : (a) [L. 'Superciliosus'.]** (۱) نخوت پسند : متکبر : دوسروں کو حقیر سمجھنے والا ۔ (۲) نخوت کا : متکبرانہ : حقارت آمیز ۔

**Superciliously : (adv.)** ناک چڑھا کر : نخوت کے انداز سے : تحقیر کے انداز سے : حقارت آمیز طریقے سے ۔

**Superciliousness : (n)** نک چڑھاپن : نخوت : تکبر : دوسروں کو حقیر سمجھنا ۔

**Supercilium : (n) [L.]** (۱) حاجب : ابرو ۔ (۲) (حیوانیات) حاجبی نشان ۔ (۳) ایٹک (Attic) کرسی کے مجوف حاشیے کے اوپر اور نیچے کی پٹی ۔ (۳) دروازے کی چوکھٹ کی سردل ۔ (۵) (تشریح) استخوانی جوف کلکنارہ : خصوصاً قفلی کا ۔

**Superclass : (n)** (حیاتیات) بڑی قسم : بڑی جماعت : (کسی چیز کی تقسیم میں) بڑی قسمت جس میں کئی قسمیں شامل ہوں ۔

**Supercolossal : (a)** انتہائی عظیم الجثہ : انتہائی شاندار ۔

**Supercolumnar : (a)** (۱) بالائی ستون کا : جو ستونوں کے اوپر ہو : فوق عمودی ۔ (۲) بالائی ستونوں والا ۔

**Supercolumniation : (n)** ستونوں کے اوپر عمارت : عمارت بالائے عمارت ۔

**Supercommentary : (n)** تبصرہ بالائے تبصرہ ۔

**Supercompression : (n)** پُر دباؤ ۔

**Superconduct : (v)** غیر معمولی طور پر زیادہ ایصال کا مظاہرہ کرنا ۔

**Superconduction : (n)** غیر معمولی ایصال ۔

**Superconductivity : (n)** مکمل موصلیت ۔

**Superconductor : (n)** غیر معمولی موصل ۔

**Superconscious : (a)** بالائے شعوری ۔

**Superconscious : (n)** شعور بالا ۔

**Superconsciousness : (n)** شعور بالا ۔

**Supercontinent : (n)** قدیم فرضی بڑا براعظم جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ دوسرے بر اعظم اسی سے الگ ہو کر بنے ہیں ۔

**Supercontract : (v)** مکمل طور پر سکڑ جانا ۔

**Supercontract bridge : (n)** برج (تاش کا کھیل) جو گڈی میں ایک اور جوکر کا اضافہ کر کے کھیلا جاتا ہے ۔

**Supercontraction : (n)** مکمل سکڑاؤ ۔

**Supercool : (v)** سیال شے کو اس طرح ٹھنڈا کرنا کہ اس کی حرارت نقطۂ انجماد سے کم ہو جائے مگر وہ منجمد نہ ہونے پائے ۔

**Supercrescence : (n)** طفیلی ابھار : طفیلی پھوڑا ۔

Supercrescent : (a) طفیلی ۔

Supercretaceous : (a) (ارضیات) چاکی سلسلے سے اوپر کا ۔

Supercrust : (n) کنکریٹ کے کھڑنجے کا بالائی ردہ ۔

Superdainty : (a) انتہائی نفیس : بے حد لذیذ یا خوشگوار ۔

Superduty : (a) بہت مضبوط : جو زیادہ گرمی برداشت کر سکے ۔

Superego : (n) فوق انا : فوق ایغو ۔

Superelevate : (v) (موڑ پر) ریل کی ایک پٹری کو دوسری پٹری سے زیادہ بلندی پر لگانا ۔

Superelevation : (n) زائد بلندی (ریل کی سڑک کے موڑ پر ایک پٹری کی دوسری پٹری سے) ۔

Supereminence : (n) انتہائی امتیاز : نہایت سر بر آوردگی : خاص خاص طور پر نمایاں ہونا ۔

Supereminent : (n) نہایت ممتاز : نہایت سربرآوردہ : خاص طور پر نمایاں ۔

Supereminently : (adv.) خاص طور پر نمایاں ہو کر : انتہائی امتیاز کے ساتھ ۔

Superempirical : (a) مافوق تجربہ : انتہائی بدیہی ۔

Superendurance : (n) برداشت کی صبر آزما طاقت ۔

Supererogation : (n) [late L. 'Superergatio-'.] فرض منصبی سے زیادہ کام کرنا : مزید خدمت : مزید کام : مزید عبادت : نافلہ : نفلی عبادت ۔

Work of supererogation : (دینیات) مزید حسنات : مزید عبادت : نقل (جو اپنے سوا دوسروں کی بخشش کے کام آ سکے) ۔

Supererogatorily : (adv.) نفل کے طور پر : مزید طور پر ۔

Supererogatory : (a) فرض منصبی سے زائد : مزید : نفلی ۔

Superessential : (a) مافوق ذات مطلق سے متعلق ۔

Superethical : (a) اخلاقی اصول سے بالاتر : مافوق الاخلاق : فوق اخلاقی ۔

Superette : (n) چھوٹے پیمانے کا بڑا بازار ۔

Superexcellence : (n) انتہائی خوبی : انتہائی نفاست : کمال خوبی ۔

Superexcellent : (a) بے حد عمدہ : غیر معمولی طور پر عمدہ : اعلیٰ ترین : نہایت اعلیٰ درجے کا : نہایت ہی عمدہ : نہایت ہی نفیس ۔

Superexcellently : (adv.) انتہائی خوبی کے ساتھ : نہایت نفاست کے ساتھ ۔

Superexistent : (a) فوق الفطرت (وجود) ۔

Superextra : (a) بہترین : سب سے اعلیٰ ۔

Superfamilial : (a) بڑے خاندان سے متعلق ۔

Superfamily : (n) (حسی) بڑا خاندان جس میں کئی خاندان شامل ہوں ۔

Superfatted : (a) بہت زیادہ چربیلا (صابون وغیرہ) ۔

Superfatty : (a) دیکھو Superfatted

Superfecundation : (n) (۱) حمل درحمل : دوران حمل میں دوبارہ استقرار حمل : حمل پر حمل ۔ (۲) زائد پیداوار : ایک کے اوپر ایک نکلنا ۔

Superfemale : (n) (X-chromosome) بانجھ عورت جسے تین X لونیے اور خود لونیے کے دو سیٹ ہوں (Autosome) ۔

Superfetation : (n) دیکھو Superfecundation

Superficial : (a) [late L. 'Superficialis'.] (۱) سطحی : سطح کا : بیرونی : بالائی : اوپری ۔ (۲) بہت معمولی : سطحی (معلومات وغیرہ) : ظاہری : دیکھنے کی : اوپری (تہذیب، اخلاقی صفات وغیرہ) : خفیف سی (مشابہت) : بہت ہلکی (رنگ روغن کی تہ) ۔ (۳) مربع (انچ، فٹ وغیرہ) ۔

Superficial : (n) (۱) سطحی چیز ۔ (۲) سطحی لوگ ۔ (۳) سطحی صفات : ظاہری خصوصیت ۔

Superficial foot : (n) مربع فٹ ۔

Superficialism : (n) ظاہری صفت : سطحیت ۔

Superficialist : (n) وہ شخص جس کی معلومات، مشاہدات یا اطوار سطحی ہوں ۔

Superficiality : (n) سطحیت ؛ اوپری یا سطحی ہونا ۔

Superficialize : (v) (۱) کسی موضوع پر سطحی طور پر بحث کرنا ؛ کوئی کام سطحی طور پر کرنا ۔ (۲) سطحی بنانا ۔

Superficially : (adv.) سطح پر ؛ سطحی طور پر ۔

Superficialness : (n) سطحیت ؛ اوپری یا سطحی ہونا ۔

Superficies : (n) [L.] (۱) (ہندسہ) سطح (جس میں صرف دو بُعد ہوں ، صرف لمبائی اور چوڑائی) ۔ (۲) بالائی سطح ؛ بیرونی سطح ۔ (۳) (کسی قطعہ زمین پر) عمارت ، درخت وغیرہ جو اس زمین کا ایک حصہ ہو ۔ (۴) بالائی رقبہ یا حد ۔ (۵) کوئی سطحی چیز ۔

Superfine : (a) [med. L. 'Superfinus'.] (۱) نہایت عمدہ ؛ بہت اعلیٰ درجے کا ؛ بہت بڑھیا ۔ (۲) بے حد نفاست پسند ۔ (۳) بہت باریک ؛ خالص اور شفاف (رقیق شے) ۔

Superfinely : (adv.) نہایت عمدہ طور پر ؛ بے حد نفاست پسندی سے ۔

Superfines : (n) نہایت عمدہ یا نفیس چیز ۔

Superfinish : (v) (کسی دھات کی سطح کو) آئینہ کی طرح چمکانا ۔

Superfluity : (n) [Fr. 'Superfluite'.] (۱) ضرورت سے زائد ہونا ؛ فاضل ہونا ۔ (۲) بے ضرورت ہونا ؛ فضول ہونا ۔ (۳) بے ضرورت چیز ؛ فضول چیز ۔ (۴) ضرورت سے زیادہ دولت ؛ فاضل دولت ؛ فالتو دولت ۔ (۵) فضول خرچی ؛ اسراف ؛ صرف بیجا ۔

Superfluous : (a) [L. 'Superfluus'.] (۱) ضرورت سے زیادہ ؛ فاضل ؛ زائد ۔ (۲) بے ضرورت ؛ فضول ۔ (۳) غیرمعمولی ؛ خلاف معمول ۔

Superfluously : (adv.) (۱) ضرورت سے زیادہ ۔ (۲) بلا ضرورت ؛ فضول ۔

Superfluousness : (n) (۱) فاضل ہونا ؛ زائد ہونا ۔ (۲) فضول ہونا ؛ بے ضرورت ہونا ۔

Superflux : (n) (۱) کثرت ؛ افراط ؛ زیادتی ۔ (۲) ضرورت سے زائد ہونا ۔ (۳) لبریز ہونا ۔

Superfrontal : (n) [med. L. 'Super frontale'.] (۱) قربان گاہ کی روکار کے بالائی حصے کا غلاف ۔ (۲) قربان گاہ کے پیچھے پڑے ہوئے پردے ۔

Superfuse : (v) [L. 'Superfundere'.] (۱) دیکھو Supercool ۔ (۲) ڈھالنا (کسی چیز پر) ۔ (۳) چھڑکنا (پہتسما میں) ۔

Superfusion : (n) پر ذوب ؛ پر گدازی ؛ ڈھالنا ؛ چھڑکنا ۔

Supergiant : (n) (۱) کوئی عظیم الجثہ چیز ۔ (۲) اضخم ستارہ ۔

Supergiantic star : (n) اضخم ستارہ ۔

Superglacial : (a) یخ تودہ کی سطح سے متعلق ۔

Superglottic : (a) فم حلق کے اوپر واقع ۔

Supergovernment : (n) (۱) بین الاقوامی ہیئت حاکمہ جو اپنے ملکوں پر اپنا فیصلہ نافذ کر سکتی ھے ؛ حکومت بالا ۔ (۲) وہ حکومت جو خود حکومت نہیں کرتی مگر دوسری قانونی حکومتوں پر اپنا فیصلہ نافذ کر سکتی ھے ۔ (۳) حکومت جس کے اختیارات بے حد وسیع ہوں ۔

Superheat : (v) (۱) نقطۂ جوش سے زیادہ گرم کرنا ۔ (۲) زیادہ گرم کر کے بھاپ بنا دینا ۔ (۳) بہت زیادہ گرم کرنا ۔

Superheat : (n) (۱) نقطۂ جوش سے زیادہ گرم ہونا یا کیا جانا ۔ (۲) بھاپ کی اس کی حرارت سیری سے زیادہ حرارت ۔ (۳) غبارہ کے اندر کی گیس کی حرارت اور بیرونی ہوا کی حرارت کا درمیانی فرق ۔

Superheater : (n) پر گرمالہ ؛ وہ آلہ جس سے کوئی چیز نقطۂ جوش سے زیادہ گرم کی جاتی ھے ۔

Superhet : لاسلکی کا نہایت قوی آواز گیر ۔

Superheterodyne : (n) دیکھو Superhet

Superhighway : (n) کشادہ شاہراہ ۔

Superhistorical : (a) فوق تاریخی ۔

Superhive : (n) بالائی چھتا ؛ چھتے کا بالائی حصہ جو اس سے الگ ہو سکتا ھے ؛ بالا مہال ؛ چھتا بر چھتا ۔

Superhuman : (a) [late L. 'Superhumanus'.] (۱) فوق انسانی ؛ جو انسان کی طاقت یا ادراک سے باہر ہو ۔ (۲) فوق البشری ۔

Superhuman : (n) (۱) فوق البشر ؛ فوق الانسان (جرمن فلسفی نیٹشے کے فلسفے میں وہ شخص جو فوق العادت قوتیں رکھتا ہو اور اخلاقی معیار سے بالا تر ہو) ۔ (۲) غیر معمولی طور پر بڑا اور کامیاب شخص ؛ وہ شخص جس نے کسی

خاص میدان میں غیر معمولی قوت یا کامیابی حاصل کی ہو ۔ (۲) غیرمعمولی طور پر طاقت ور افسانوی ہیرو ۔ (۳) اعلیٰ انسان : مہا مانس ۔

Superhumanity : (n) فوق الانسانیت ۔

Superhumanize : (v) فوق الانسان بنانا : فوق الانسانی کی طرح پیش کرنا ۔

Superhumanly : (adv.) فوق الانسانی طور پر ۔

Superhumeral : (n) [late L. 'Superhumerale'.] (۱) یہودیوں کے احبار کا جُبہ : اسقف اعظم کا جُبہ ۔ (۲) (مجازاً) کندھے کا بوجھ ۔

Superimposable : (a) جو ایک دوسرے کے اوپر قائم کیا جا سکے ۔

Superimpose : (v) (۱) ایک چیز کو دوسری چیز کے اوپر رکھنا : اوپر بنانا : اوپر قائم کرنا ۔ (۲) (مجازاً) اوپر سے لادنا ۔ (۳)متحد کرنا : منسلک کرنا ۔

Superimposed : (a) منطبق : متراکب : بر نہادہ ۔

Superimposition : (n) اوپر رکھنا یا رکھا جانا : تراکب ۔

Superimposure : (n) کوئی چیز جو دوسری چیز پر رکھی گئی ہو ۔

Superimpregnate : (v) دوران حمل دوبارہ حاملہ کرنا ۔

Superimpregnate : (v) دیکھو Superfetation

Superincumbent : (n) (۱) جو کسی چیز کے اوپر رکھا ہو یا قائم ہو : اوپر رکھا ہوا ۔ (۲) اوپر لٹکا ہوا ۔ (۳) (دباؤ وغیرہ) بالائی ۔

Superinduce : (v) [L. 'Superinducere'.] (۱) نئی چیز کا اضافہ کرنا ۔ (۲) (مرض کا) اضافہ کرنا : کوئی اور مرض پیدا کرنا : (ایک چیز میں) کوئی دوسری چیز کا بڑھانا یا پیدا کرنا ۔ (۳) اوپر چڑھانا (کسی چیز کے) (چھپانے کے لئے) ۔

Superinducement : (n) نئی چیز کا اضافہ کرنا : اضافہ ۔

Superinduction : (n) دیکھو Superinducement

Superindue : (v) لباس کی طرح پہن لینا (خصوصاً دوسرے لباس کے اوپر) ۔

Superinfect : (v) ایک قسم کے جراثیم کا دوبارہ سرایت کر جانا ۔

Superinfection : (n) دوبارہ سرایت کر جانا (جراثیم کا) ۔

Superinspect : (v) (شاذ) دقیق معائنہ کرنا ۔

Superinted : (v) [L. 'Superintendere'.] انتظام کرنا : نگرانی کرنا ۔

Superintendence : (n) انتظام : اہتمام : نگرانی ۔

Superintendency : (n) (۱) نگراں کا عہدہ یا رتبہ ۔ (۲) نگراں کا حلقہ اختیار : (چین میں) ملک کی انتظامی تقسیم کی ایک اکائی ۔

Superintendent : (n) دیکھو Supe

Superintendent : (a) نگراں : منتظم حکومت ۔

Superintendentship : (n) ناظم : نگراں یا منتظم کا عہدہ ۔

Superintender : (n) دیکھو Superintendent

Superior : (a) [OFr. 'Superiour'.] (۱) اعلیٰ : بڑا : اونچا : بالادست (حاکم ، منصب ، عدالت وغیرہ) ۔ (۲) بڑا : بہتر : برتر : فائق : بڑھا ہوا ۔ (۳) اعلیٰ درجے کا : بڑھیا ۔ (۴) قابل اور تربیت یافتہ : اچھی قابلیت اور عمدہ صفات کا ۔ (۵)اپنی قابلیت پر نازاں : خود پسند : خود پسندانہ : رعونت کا ۔ (۶) بالاتر ۔ (۷) (کسی سے یا کسی کا) بڑا : اچھا : بزرگ ۔ (۸) (علم النجوم) علوی ۔ (۹) (نباتیات و حیوانیات) مؤخر : پچھلا : بالائی ۔ (۱۰) (طباعت) چھوٹے حروف یا اشکال جو سطر کے اوپر عام حروف پر یا قریب اوپر لگائے جاتے ہیں ۔

Father or Mother superior : (خانقاہ وغیرہ کا) صدر : صدر راہب : صدر راہبہ ۔

Superior : (n) (۱) اعلیٰ منصب آدمی : افسر بالا ۔ (۲) (خانقاہ وغیرہ کا) صدر : افسر : صدر راہب ۔ (۳) (جاگیردارانہ نظام) زمیندار ۔ (۴) بہتر چیز یا شخص (دوسروں سے) ۔ (۵)وہ حروف جو سطر کے اوپر لکھے یا چھاپے جائیں : بالائے سطر حروف ۔

Superior air : (n) رعونت کا انداز ۔

Superior calyx : (n) بالائی بند گل یا پھول کٹوری : بالائی کمامہ ۔

Superior genus : (n) وسیع جنس : بالا جنس ۔

Superior number : (n) غالب تعداد (اشخاص کی) ۔

Superior ovary : (n) بالائی بیضہ دان ؛ زائد بیضہ دان جو ایک بیضہ دان کے اوپر ہو ۔

Superior wing : (n) (حشریات) بالائی بازو ؛ زائد بازو جو ایک بازو کے اوپر سے نکلا ہو ۔

Superioress : (n) (خانقاہ وغیرہ کی) صدر راہبہ ۔

Superiority : (n) تفوق ؛ برتری ؛ بالادست ہونا ؛ عظمت ؛ بڑائی ؛ قابلیت ؛ خوبی ؛ عمدگی ۔

Superiority complex : (n) (۱) احساس برتری ۔ (۲) خلط برتری ۔

Superiorly : (adv.) (۱) اوپر کی طرف ؛ اوپر ۔ (۲) بہتر طریقے سے ۔ (۳) نخوت کے انداز سے ؛ حقارت آمیز طریقے سے ۔

Superjacent : (a) اوپر رکھا ہوا ؛ بر نہادہ ۔

Superjet : (n) آواز کی رفتار سے تیز چلنے والا جیٹ طیارہ ۔

Superlapsarian : (a) فوق ہبوطی ۔

Superlative : (a) [Fr. 'Superlatif'.] (۱) (قواعد) افضل التفضیل ؛ تفضیل کل ۔ (۲) مبالغہ آمیز ؛ اغراقی ۔ (۳) اعلیٰ درجے کا ؛ اعلیٰ ۔

Superlative : (n) (۱) اسم تفضیل ۔ (۲) مبالغہ ؛ اغراق ۔ (۳) انتہا ؛ عروج ؛ اوج ۔

Superlative degree : (n). افضل التفضیل کا درجہ ؛ تفضیل کل کا درجہ

Superlatively : (adv.) بدرجۂ اعلیٰ ؛ نہایت ؛ بے حد ۔

Superlativeness : (n) اعلیٰ درجے کا ہونا ؛ اعلیٰ ہونا ۔

Superlineal : (a) بالائے سطر ؛ سطر کے اوپر لکھا ہوا ۔

Superlinear : (n) دیکھو Superlineal

Superlong : (a) بہت زیادہ لمبا ۔

Superlunar : (a) (۱) فوق قمری ؛ عالم بالاکا ؛ جو اس دنیا کا نہ ہو ۔ (۲) (مجازاً) غیر محتاط ؛ حدود معقولیت سے متجاوز ؛ مسرف ۔

Superlunary : (a) دیکھو Superlunar

Supermale : (n) بانجھ مرد جسے ایک X ۔ لونیہ (X-chromosome) اور تین یا زیادہ خود لونیہ (Autochrome) کے سیٹ ہوں ۔

Superman : (n) دیکھو Superhuman

Supermanhood : (a) فوق البشریت ؛ فوق الانسانیت ۔

Supermanly : (a) فوق البشر سے متعلق ۔

Supermarine : (a) سطح سمندر کے اوپر کا ۔

Supermarket : (n) بڑا بازار جہاں ہر طرح کی چیزیں ملتی ہیں ۔

Supermaxilla : (n) بالائی جبڑا ۔

Supermaxillary : (a) بالائی جبڑے کا یا اس سے متعلق ۔

Supermicroscope : (n) اعلیٰ خرد بین ۔

Supermicrosopic : (a) ورائے خردبینی ؛ زیر خرد بینی ۔

Supermolecule : (n) سالمۂ مرکب ؛ سالمیات مادہ کا مجموعہ جو طبیعیات میں ایک واحد (Unit) شمار کیا جاتا ھے ۔

Supermundane : (n) [med. L. 'Supermundanus'.] فوق ارضی ؛ فوق دینوی ؛ فوبق دہری ؛ عالم بالا کا (دنیاوی چیزوں سے برتر) ۔

Supernacular : (a) عمدہ (شراب) ۔

Supernaculum : (adv.) [L.] بغیر ایک قطرہ چھوڑے ہوئے (اس طرح کہ ناخون پر ڈالنے کے لئے ایک قطرہ نہ بچے ؛ پہلے یہ رسم تھی کہ شراب کا ساغر الٹ کر اس کا آخری قطرہ انگوٹھے کے ناخن پر ڈالتے تھے) ۔

Supernaculum : (n) (۱) اعلیٰ درجے کی شراب ؛ اعلیٰ قسم کی کوئی چیز ۔ (۲) بڑا گھونٹ (جو جام کو خالی کر دے) ؛ شراب کا لبریز گلاس ۔

Supernal : (a) [OFr. or med. L. 'Supernalis'.] (۱) آسمانی ؛ سماوی ۔ (۲) عالم بالا کا ؛ فردوسی ؛ علوی ؛ الہیٰ ؛ ربانی ۔ (۳) رفیع ؛ ارفع ؛ بلند و برتر ۔ (۴) نہایت عمدہ ۔

Supernally : (adv.) اوپر سے ؛ آسمان سے

Supernatant : (a) سطح پر تیرنے والا ؛ شناور ؛ تیرتا ہوا ۔

Supernatant : (n) تیرتی ہوئی چیز۔

Supernate : (n) دیکھو Supernatant

Supernational : (a) ایک سے زیادہ ملک کا یا اس سے متعلق۔

Supernationalism : (n) (۱) حد سے زیادہ قوم پروری یا ملت پروری : فوق قومیت۔ (۲) بین الاقوامیت : ایک سے زیادہ ملکوں کی تنظیم یا حکومت بنانے کی حمایت۔

Supernationalist : (n) انتہائی قوم پرور۔

Supernatural : (a) [med. L. 'Supernaturalis'.] (۱) فوق الفطرت ، جو فطری قوتوں سے بالا تر قوت کا نتیجہ ہو اور علت محلول کے قانون سے آزاد ہو : جس میں خرق عادت یا معجزہ ہو : مافوق الفطرت۔ (۲) اعجازی : کرامتی : خارق العادۃ : معجزانہ۔ (۳) عجیب : بھیانک : پر اسرار۔

Supernatural : (n) (۱) فوق الفطرت چیز۔ (۲) فوق الفطرت ہستی۔

Supernatural virtue : (n) تین دینی نیکیوں (ایمان ، رجاء ، احسان) میں سے ایک۔

Supernaturalism : (n) (۱) فوق الفطرتیت : فوق الفطرت قوتوں اور چیزوں کا قائل ہونا۔ (۲) معجزے کا قائل ہونا : مافوقیت : ایمان باالمعجزہ۔

Supernaturalist : (n) فوق فطرت چیزوں یاقوتوں کا قائل : معجزے کا قائل : مافوقی : معتقد معجزہ۔

Supernaturalistic : (a) فو ق الفطرتیت سے متعلق : مافوقیت سے متعلق۔

Supernaturality : (n) فوق الفطرتیت : فوق فطرت ہونا : فوق الفطرت چیز یا واقعہ وغیرہ۔

Supernaturalize : (v) فوق فطرت بنا دینا۔

Supernaturally : (adv.) خرق عادت کے ذریعے سے : فوق الفطرت طریقے سے۔

Supernaturalness : (n) فوق الفطرت ہونا : خرق عادت۔

Supernature : (n) فوق فطرت اقلیم یا نظام : فوق فطرت چیز۔

Supernormal : (a) فوق طبعی : مقررہ معیار سے زیادہ۔

Supernormally : (adv.) فوق طبعی طور پر۔

Supernova : (n) عظیم نوتارا۔

Supernumerary : (a) [late L. 'Supernumerarius'.] زائد : فاضل : فالتو : مستزاد۔

Supernumerary : (n) (۱) فاضل شخص یا چیز۔ (۲) جہاز کا زائد عملہ۔ (۳) وسلین (Wesleyan) کا ریٹائر ڈوزیر۔ (۴)(تھیٹر) وہ شخص جو اسٹیج پر آتا ھے مگر بولتا نہیں ھے۔

Supernumerary rainbow : (n) دھندلا سا قوس قزح جو بعض اوقات نظر آتا ھے۔

Supero- : [L.'Superus'.] جزو ترکیبی بمعنی "بالائی" : "اوپر کا"۔

Supero-anterior : (a) اوپر سامنے کی طرف واقع۔

Superoctave : (n) ارغنون باجے کا ایک پردہ۔

Superoccipital : (a) پشت سر کے اوپر واقع۔

Superoccipital : (n) پشت سر کے اوپر کی ہڈی۔

Superorder : (n) صنف کبیر : بڑا سلسلہ جس میں چھوٹے سلسلے شامل ہوں۔

Superordinal : (a) نباتات اور حیوانات کے بڑے سلسلے کا۔

Superordinary : (a) خاص : غیر معمولی : معمولی سے بہتر۔

Superordinate : (a) (۱)برتر: اعلیٰ (عہدے کے لحاظ سے)۔ (۲)(منطق) عام۔

Superordinate : (n) وہ شخص جو برتر یا اعلیٰ ہو۔

Superordination : (n) (۱) نامزدگی۔ (۲) عام قضیہ۔

Superorganic : (a) (۱) فوق جسمی : فوق عضوی : روحانی : روحیاتی۔ (۲) جسم اجتماعی سے متعلق : اجتماعی : معاشرتی : اعلیٰ نظامی۔

Superovulate : (v) ہارمون کے ذریعہ زیادہ انڈے دلوانا۔

Superovulation : (n) ایک مرتبہ میں معمول سے زیادہ انڈے دینا : کثیر تبویض۔

Superparasite : (n) طفیلی بر طفیلی۔

Superpatriot : (n) حد سے زیادہ محب وطن شخص ۔

Superpatriotic : (a) حد سے زیادہ محب وطن شخص سے متعلق ۔

Superpatriotism : (n) حد سے زیادہ حب وطن ۔

Superpersonal : (a) فوق ذاتی ۔

Superpersonality : (n) فوق فطری شخصیت ۔

Superphosphate : (n) قوی فاسفیٹ (جس میں فاسفورک ایسڈ بہت زیادہ مقدار میں ہو) ۔

Superphosphate of lime : (n) چونے کا غیر خالص فاسفیٹ جو کھاد کے کام آتا ھے ۔

Superphysical : (a) فوق طبیعیاتی ؛ مابعد الطبیعیاتی ۔

Superposable : (a) انطباق پذیر ۔

Superpose : (v) [Fr. 'Superposer'.] (۱) (ایک چیز کو دوسری چیز کے) اوپر رکھنا ۔ (۲) (طبیعیات) ایک ہی حالت میں لانا تاکہ ہم مکان ہو سکے ۔ (۳) (ہندسہ) منطبق کرنا ۔

Superposed : (a) (۱) بالا مقام ۔ (۲) بالمقابل ۔

Superposition : (n) (۱)اوپر رکھنا یا رکھا جانا ۔ (۲) (ہندسہ) انطباق ۔ (۲) (ارضیات) ایک طبقے کا دوسرے پر تشکیل پانا ۔ (۳) (نباتیات) بالا مقامی ۔

Superpower : (n) (۱) طاقت اعلیٰ ۔ (۲) بے حد طاقتور ملک ۔ (۳)برقی قوت جو تمام برقی تنصیبات کی قوتوں کو جمع کر کے کسی جگہ پہنچائی جائے ۔

Superpowered : (a) طاقت اعلیٰ رکھنے والا ۔

Superrace : (n) نسل اعلیٰ ۔

Superrational : (a) مابعد العقل ۔

Superrealism : (n) فن کی ایک قسم جس میں خواب یا ویسے دوسرے تجربات کے مظاہر کو پیش کرنے کی کوشش کی جاتی ھے؛ ورائیت ؛ فوق حقیقت ۔

Superrealist : (n) وہ فنکار جو خواب یا ویسے دوسرے تجربات کے مظاہر کو پیش کرنے کی کوشش کرتا ھے ۔

Superregeneration : (n) زائد پیدائش ۔

Superregenerative : (a) زائد پیدائشی ۔

Supersalesmanship : (n) انتہائی کامیاب دست فروشی ۔

Supersaliency : (n) نر کا جفتی کے لئے اچھلنا ۔

Supersalient : (a) جفتی کے لئے اچھلنے والا ۔

Supersalt : (n) (کیمیا) نمک جس میں تیزاب اساس سے زیادہ ہو ۔

Supersaturate : (n) ضرورت سے زیادہ سیر کرنا (کیمیاوی شے وغیرہ) ۔

Supersaturated : (a) پر سیر ؛ پر سیر شدہ ۔

Supersaturation : (n) حد سے زیادہ سیر کرنا یا ہونا ؛ پر سیری ۔

Superscribe : (n) [L. 'Superscribere'.] (۱) کسی چیز پر لکھنا یا کندہ کرنا ۔ (۲) کسی چیز کے اوپر یا لفافے پر نام پتہ وغیرہ لکھنا ؛ خط پر (نام پتہ وغیرہ) لکھنا ۔ (۳)دستاویز کے اوپر اپنا نام لکھنا ۔ (۴) ایک حرف یا لفظ یا سطر کے اوپر دوسرا حرف یا لفظ یا سطر لکھنا ۔

Superscript : (a) (لفظ یا عدد) جو سطر کے اوپر مٹا کر لکھا ہوا ؛ بالائے سطر ۔

Superscription : (n) [late L. 'Superscriptio'.] (۱) کسی چیز پر لکھنا یا لکھا جانا ؛ کندہ کرنا یا کیا جانا ۔ (۲) عنوان ؛ سرخی ؛ سرنامہ ۔ (۳) کتبہ ۔

Supersecret : (a) انتہائی خفیہ یا پوشیدہ ۔

Supersedable : (a) جس کی جگہ دوسری چیز لے سکے ۔

Supersede : (v) [OFr. 'Superceder'.] دیکھو Supercede

Supersedeas : (n) [L.] حکم نامۂ امتناعی ؛ وہ حکم جس کے ذریعے سے کوئی کاروائی روک دی جائے ۔

Supersedence : (n) (۱) منسوخی ؛ ترک ۔ (۲) ایک شخص کی جگہ دوسرے شخص یا ایک چیز کی جگہ دوسری چیز کاتقرر؛ تسابق (ملازمت) ؛ (ایک کا دوسرے کی) جگہ لینا ۔ (۳)امتناع ۔

Supersedere : (n) [L.] مدیون کو تحفظ دینے کا عدالتی حکم یا نجی معاہدہ ۔

Supersedure : (n) دیکھو Supersedence

Superseniority : (n) افضلیت جو نوکری کی میعاد پر نہ ہو ۔

Supersensible : (a) فوق الحواس ؛ فوق الحس ؛ جو حواس کی پہنچ سے باہر ہو ۔

Supersensitive : (a) بے حد حساس ؛ بے حد زود حس ؛ پر حساس ؛ شدید الاحساس ۔

Supersensitivity : (n) بے حد حساسیت ؛ پر حساسیت ۔

Supersensitize : (v) بے حد زود اثر بنانا ؛ تیز حس بنا دینا ۔

Supersensory : (a) فوق الاحساس ۔

Supersensual : (a) فوق الحس ؛ فوق الحواس ؛ شدید شہوتی ۔

Supersensuous : (a) دیکھو Supersensual

Superseptal : (a) فوق حاجزی ۔

Superserviceable : (a) فضول خدمت ؛ فضول کار ؛ فضول کارانہ ؛ جو خواہ مخواہ خدمت کرنے کو مستعد ہو ۔

Supersession : (n) دیکھو Supersedence

Supersessive : (a) ایک شخص یا چیز کی جگہ لینے والا (دوسرا شخص یا چیز)۔

Supersize/ Supersized : (a) بہت بڑا ؛ قوی الجثہ ۔

Supersolar : (a) فوق شمسی ۔

Supersolid : (n) کثیر ابعادی مجسم ؛ کوئی مجسم جس میں تین سے زیادہ ابعاد ہوں ۔

Supersonic : (a) (۱) بالا صوتی ؛ بالا آوازی۔(۲) ایسے امواج صوتی سے متعلق جو سنائی نہ دیں ۔ (۳) آواز سے تیز رفتار سے چلنے والا ۔(۴) آواز کی رفتار سے تیز چلنے والے ہوائی جہاز یا میزائل سے متعلق ۔ (۵) اعلیٰ درجے کا ۔

Supersonic : (n) (۱) بالاصوتی امواج یا تعدد ارتعاش ۔ (۲) آواز کی رفتار سے تیز اڑنے والا ہوائی جہاز ۔

Supersonic transport : (n) آواز سے تیز چلنے والا مال بردار طیارہ ۔

Supersonically : (adv.) آواز سے زیادہ رفتار کے ساتھ ۔

Supersonics : (n) بالاصوتی امواج یا تعدد ارتعاش کا مطالعہ ۔

Superspectacle : (n) انتہائی نظر فریب چیز ۔

Superspeed : (a) بہت تیز رفتاری سے کام کرنے والا ۔

Superspinous : (a) انتہائی خار دار ۔

Superstition : (n) [Fr. or L. 'Superstitio'.] (۱) ضعیف الاعتقادی ؛ اوہام پرستی ؛ توہم پرستی ؛ باطل پرستی ۔(۲) توہم ؛ باطل عقیدہ ۔

Superstitionist : (n) ضعیف الاعتقاد شخص ۔

Superstitionless : (a) غیر باطل پرست ۔

Superstitious : (a) ضعیف الاعتقاد ؛ توہم پرست ؛ توہم پرستی سے ۔

Supertitiously : (adv.) ضعیف الاعتقادی سے ؛ توہم پرستی سے ۔

Superstitiousness : (n) ضعیف الاعتقادی؛ اوہام پرستی ؛ توہم پرستی۔

Superstratum : (n) (ارضیات) بالائی طبقہ ؛ اوپری پرت ۔

Superstrength : (n) زبردست قوت ۔

Superstructural : (a) بالائی عمارت کا ۔

Superstructure : (n) (۱) بالائی عمارت ؛ عمارت بالائے عمارت ۔ (۲) (مجازاً) غیر مادی ساخت ۔

Supersubstantial : (a) فوق مادی ؛ ورائے مادہ ۔

Supersubstantiality : (n) فوق مادیت ۔

Supersubtle : (a) (۱) نہایت دقیق ؛ نہایت پر اسرار ۔ (۲) بے حد باریک یا نازک (فرق) ۔ (۳) حد سے زیادہ تیز یا بے حد باریک بین (ادراک ، نظر وغیرہ) ۔(۳) بے حد تیز ؛ فہیم ؛ دقیق النظر یا نکتہ رس (شخص) ۔ (۵) نہایت ہوشیاری کی ؛ بڑی استادی کی (تدبیر)۔(٦) بے حد عیار؛ بے حد چالاک؛ بڑی عیارانہ ۔

Supersubtlety : (n) (۱) حد سے زیادہ باریکی یا نزاکت ؛ تیزی ؛ تیز فہمی ۔ (۲) ہوشیاری ؛ عیاری ۔

Supersystem : (n) نظام در نظام ۔

Supertanker : (n) غیر معمولی طور پر بڑا اور تیزرفتار تیل بردار جہاز۔

Supertax : (n) مزید محصول ؛ مزید ٹیکس (انکم ٹیکس کے علاوہ) ؛ سر محصول ۔

Superterranean : (a) سطح زمین سے اوپر کا۔

Superterraneous : (a) دیکھو Superterranean

Superterrene : (a) (۱) فوق ارضی ؛ سماوی ؛ آسمانی ۔ (۲) ورائے دینوی ؛ عالم بالاکا ۔ (۳) دیکھو Superterranean ۔

Superterrestrial : (a) دیکھو Superterrene

Supertonic : (a) (موسیقی) (سرگرم میں) بنیادی سر سے اونچا پہلا سر ؛ فوق کھرج ۔

Supervacaneous : (a) غیر ضروری ؛ بے ضرورت ؛ فضول ۔

Supervene : (v) [L. 'Supervenire'.] ایک واقعے کے بیچ میں دوسرے واقعے کا ، ایک عمل کے بیچ میں دوسرے عمل کا حائل ہو جانا ؛ آ پڑنا ؛ آن پڑنا ؛ ہونے لگنا ۔

Supervenient : (a) [L. 'Supervenieus'.] ناگہانی ظہور کرنے والا ۔

Supervention : (n) آ پڑنا ؛ بیچ میں ہونے لگنا ؛ ظہور ناگہانی ۔

Supervisal : (n) نگرانی ؛ انتظام ۔

Supervise : (v) [L. 'Supervidere'.] نگرانی کرنا ؛ دیکھ بھال کرنا ؛ انتظام کرنا ۔

Supervised study : (n) کسی استاد کی نگرانی میں اجتماعی مطالعه یا تیاری کرنا ۔

Supervisee : (n) وہ شخص یا چیز جس کی نگرانی کی جائے ۔

Supervision : (n) دیکھو Supervisal

Supervisor : (n) نگراں ؛ ناظر ؛ منتظم ۔

Supervisorial : (a) نگراں سے متعلق ؛ منتظم سے متعلق ۔

Supervisorship : (a) نگراں یا ناظر کا عہدہ ؛ نظارت ۔

Supervisory : (a) نگرانی کا ؛ نگرانی کرنے والا ۔

Supervolute : (a) ملفوف ؛ بر پیچاں ۔

Superwoman : (n) فوق البشر عورت ۔

Superzealot : (n) بے حد پر جوش ؛ متشدد ۔

Supinate : (v) [Back-formation from Supination.] ہاتھ کو اس طرح رکھنا کہ ہتھیلی اوپر کی طرف ہو ؛ ہتھیلی کو اوپر کی طرف کرنا ۔

Supination : (n) [L. 'Supinare'.] ہتھیلی یا تلوے اوپر کی طرف کرنا ؛ باطح ؛ بالا رخی (کف دستی) ۔

Supinator : (n) عضلۂ بطحه (کلائی کا وہ پٹھا جس سے ہتھیلی اوپر کی طرف مڑتی ھے) ؛ باطح ۔

Supine : (n) [Late L. 'Supinum'.] (لاطینی صرف و نحو) حاصل مصدر (مفعولی حالت میں) ۔

Supine : (a) [L. 'Supinus'.] (۱) چت ؛ پیٹھ کے بل ۔ (۲) سست ؛ جس پر آلکس سوار ہو ۔ (۳) ٹھس ؛ مٹھا ۔ (۴) پیچھے کی طرف جھکا ہوا یا مائل ۔ (۵) بالائی (عضو) ۔

Supinely : (adv.) (۱) چت ؛ پیٹھ کے بل ۔ (۲) سستی سے ؛ غفلت سے ؛ مٹھے پن سے ۔

Supineness : (n) (۱) چت ہونا ؛ بطحٗ ۔ (۲) سستی ؛ آلکسی ۔

Suppendaneum : (n) [Late and med. L.] صلیب کا وہ حصہ جس پر مصلوب شخص کا پیر ٹکتا تھا ۔

Supper : (n) [ME. 'Super(e, . Sope'r(e)'.] (۱) سپر ؛ ہلکی سی غذا جو سونے سے پہلے کھاتے ہیں ۔ (۲) شام یا رات کا کھانا ؛ عشائیه ؛ آخری کھانا (ان لوگوں کا جو ڈنر یعنی بڑا کھانا آخر میں نہیں بلکه بیچ میں کھاتے ہیں) ۔

The last supper : (عیسائی عقیدہ) صلیب پر چڑھنے سے پہلے کا آخری کھانا جو حضرت عیسیٰ نے حواریوں کے ساتھ کھایا اور جس سے عشائے ربانی کی بنا پڑی ۔

The lord's supper/ The Dominical supper/ The supper: عشائے ربانی ۔

Supper : (v) (۱) سپّر کی دعوت دینا ۔ (۲) (مویشیوں کو) شام کا کھانا دینا ۔ (۳) سپر کھانا ؛ سونے سے پہلے ہلکی غذا کھانا ۔

Supper club :(n) شبینه کلب ۔

Supper-party : (n) پارٹی جو رات کے یا شام کے کھانے پر جمع ہو ؛ اس طرح کا سماجی اجتماع ۔

Supper-quadrille : (n) ایک رقص جو رات یا شام کے کھانے سے پہلے کیا جاتا ھے ۔

**Supper-room : (n)** وہ کمرہ جس میں شام یا رات کا کھانا (سپر) کھایا جاتا ھے ۔

**Supper-time : (n)** سپّر کا وقت ۔

**Supperless : (a)** جسے سپّر کھانے کو نہ ملا ھو ۔

**Supping : (n)** (۱) تھوڑا تھوڑا چمچہ سے یا منہ سے سڑپنا ۔ (۲) وہ کھانا جسے سڑ پا جا سکے : خصوصاً یخنی : شوربہ ۔

**Supping : (n)** سپّر کھانا ۔

**Supplant : (v)** [Fr. 'Supplanter' or L. 'Supplantare'.] (۱) کسی کو ہٹا کر یا نکال کر اس کی جگہ لے لینا (خصوصاً سازش کے ذریعے) : کسی کو اکھاڑ کر خود جم جانا ۔ (۲) جگہ لینا ۔

**Supplantation : (n)** کسی کو ہٹا کر یا نکال کر اس کی جگہ لے لینا ۔

**Supplanter : (n)** وہ شخص جو دوسرے کو ہٹا کر اس کی جگہ لے لے ۔

**Supple : (a)** [ME. 'Souple'.] (۱) لچك دار : لچکیلا : لوچ دار : ملائم ۔ (۲) دبّو : دبنے والا : دب کر کام کرنے والا ۔ (۳) للو پتو کرنے والا : چاپلوسی کرنے والا ۔ (۴) چاپلوسی کا : خوشامدانہ ۔ (۵) خوش اخلاق : خوش خلق ۔

**Supple : (v)** (۱) نرم کرنا : نرم ھونا : لچك دار بنانا یا بننا : لوچ پیدا کرنا ۔ (۲) اطاعت پذیر بنانا : ترغیب پذیر بنانا ۔ (۳) گھوڑے کو لگام کے اشارے پر سدھارنا ۔

**Supple-jack : (n)** (۱) ایك جھاڑی جس کی لکڑی بید کی طرح لچکدار ھوتی ھے ۔ (۲) اس لکڑی کا بید یا چھڑی ۔ (۳) کٹھ پتلی ۔

**Supple-knee : (n)** غیر مخلصانہ ۔

**Supplely/ Supply : (adv.)** لچك یا لوچ کے ساتھ : دبوپن سے : دب کر : چاپلوسی سے ۔

**Suppleness : (n)** لچك : لوچ : دبوپن : چاپلوسی ۔

**Supplement : (n)** [L. 'Supplementum'.] (۱) تکملہ : اضافہ : وہ چیز جو کمی پوری کرنے کے لئے بڑھائی جائے خصوصاً اخبار وغیرہ کا تتمہ : ضمیمہ ۔ (۲) (ریاضیات) تکملہ : وہ زاویہ جو دوسرے زاویے کے ساتھ مل کر ۱۸۰ درجے کا زاویہ بنائے : زاویہ تکملہ ۔

**Supplement of an arc/ -angle :** وہ مقدار جس سے کوئی قوس نیم دائرے سے یاکوئی زاویہ ۱۸۰ سے کم ھوتا ھے ۔

**Supplement : (v)** اضافہ کرنا : بڑھانا : کمی پورا کرنا ۔

**Supplemental : (a)** (۱) تکملے یا تتمے کا ۔ (۲) جو تکملے یا ضمیمے کے طور پر بڑھایا جائے ۔

**Supplemental : (n)** ضمنی یاتکملہ چیز ۔

**Supplemental air : (n)** دیکھو Reserve air

**Supplemental angle : (n)** زاویہ تکملہ ۔

**Supplemental arc : (n)** قوس تکملہ ۔

**Supplemental irrigation : (n)** آبپاشی جو بارش کی کمی کو پوری کرنے کے لئے کی جائے ۔

**Supplementally : (adv.)** تکملہ کے طور پر : تتمے کے طور پر ۔

**Supplementarily : (adv.)** بطور تکملہ : بطور ضمیمہ ۔

**Supplementary : (a)** دیکھو Supplemental

**Supplementary : (n)** تکملہ ۔

**Supplementary angle : (n)** زاویہ تکملہ ۔

**Supplementary lens : (n)** معاون عدسہ ۔

**Supplementary rules : (n)** ضمنی قواعد ۔

**Supplementation : (n)** بڑھانا یا بڑھایا جانا ۔

**Suppletory : (a)** [L. 'Supplet-'.] دیکھو Supplementary

**Suppletory oath : (n)** شہادت کی کمی پوری کرنے کے لئے خود اپنے لئے حلف لینا ۔

**Suppliant : (n)** [L. 'Supplicant'.] ملتجی : ملتمس ۔

**Suppliant : (a)** تضرع کا : التجا کا : رحم طلب ۔

**Suppliantly : (adv.)** التجا سے : تضرع سے ۔

**Supplicant : (n)** [L. 'Supplicans'.] (۱) دیکھو Suppliant - (۲) ڈگری کے لئے التجا کرنے والا ۔

**Supplicant : (a)** دیکھو Suppliant

Supplicantly : (adv.) — دیکھو Suppliantly

Supplicat : (n) [L.] — (۱) درخواست : التجا : (خصوصاً انگلستانی یونیورسٹیوں میں) ڈگری کے لئے دی جانے والی رسمی درخواست۔

Supplicate : (v) [L. 'Supplicare'.] — (۱) عاجزی سے درخواست کرنا ؛ التجا کرنا ؛ منت و سماجت سے مانگنا ۔ (۲)درخواست دینا ؛ گذارش کرنا ؛ عرضی پیش کرنا ۔ (۳) (آکسفورڈ یونیورسٹی میں) ڈگری کے لئے درخواست دینا۔

Supplicatingly : (adv.) — التجا سے ؛ تضرع سے ۔

Supplication : (n) — (۱) التجا ؛ تضرع ؛ التماس ؛ استدعا ۔ (۲)(آکسفورڈ یونیورسٹی میں) ڈگری کے لئے رسمی درخواست دینا۔

Supplicator : (n) — التجا کرنے والا ؛ ملتجی ؛ ملتمس ۔

Supplicatory : (a) — التجا کا ؛ تضرع کا ۔

Supplicavit : (n) [L.] — ضمانت (امن قائم رکھنے کی) ۔

Supplier : (n) — مہیا کرنے والا ۔

Supplies : (n) — رَسَدات ۔

Supply : (n) — (۱) بہم رسانی ؛ مہیا کرنا ۔ (۲) ذخیرہ ؛ رسد (کسی چیز کی) ۔ (۳) کسی چیز کی مجموعی مقدار جو بازار میں موجود ہو ۔ (۴) (جمع) فوج کی ضروریات کا مجموعی ذخیرہ ؛ رسد ۔ (۵) (جمع) وہ رقم جو پارلیمنٹ حکومت کے مصارف کے لئے منظور کرتی ہے ۔ (٦) (جمع) خرچ ؛ مقررہ رقم جو کسی شخص کو خرچ کے لئے ملتی ہو ۔ (۷) برق زا ؛ منبع توانائی ۔ (۸) کمی پوری کرنا ۔

Demand and supply : — طلب و رسد ۔

In short supply : — مانگ سے کم ۔

Supply : (v) [Late ME. 'Sup(p)le, Sowple'.] — (۱) بہم پہنچانا ؛ مہیا کرنا (کوئی چیز کسی کے لئے) ۔ (۲) لگانا (کسی آلے وغیرہ میں وہ چیز جس کی ضرورت ہو) ۔ (۳) پورا کرنا (کمی ، ضرورت) ؛ تلافی کرنا (نقصان کی) ۔ (۴)(جگہ) پُر کرنا ۔(۵) (پادری کا) قائم مقام کا کام کرنا ؛ قائم مقام ہونا۔ (٦) (تشریح ، عضویات) (عصب، شریان وغیرہ کا) توانائی دینا ۔

Supply- : — جزو ترکیبی بمعنی (۱) فوجی رسد پہنچانے والا ۔ (۲) آلات میں پانی یا تیل پہنچانے والا۔ (۳) خالی جگہ پُر کرنے والا ۔

Supply price : (n) — کم سے کم قیمت جس پر کسی مال کی معینہ مقدار بعض شرائط کے تحت دی جائے ۔

Supply station : (n) — بجلی گھر ؛ برق زا مقام ۔

Support : (n) — (۱) تائید ؛ حمایت ۔ (۲) روحانی مدد ؛ ذہنی آرام ۔ (۳) تائید ؛ تصدیق ۔ (۴) (فوج) کمک پہنچانا ؛ رسد پہنچانا ؛ کمک ۔ (۵) مؤید ؛ پشت پناہ ؛ سہارا ۔ (٦)سہارا ؛ پشتہ اڑوار ۔(۷) سہارا دینا ؛ سہارا ہونا ۔ (۸) (فوج) فوج کا محفوظ دستہ ؛ عقبی دستہ ؛ کمک ۔ (۹) (موسیقی) سنگت ۔

Support : (v) [Fr. 'Supporter'.] — (۱) بوجھ اٹھانا ۔ (۲) تقویت پہنچانا ؛ ہمت بڑھانا ؛ دستگیری کرنا ؛ سنبھالے رکھنا ۔ (۳) سہنا ؛ برداشت کرنا ؛ تحمل کرنا ۔ (۴) پالنا ؛ پرورش کرنا ؛ کفیل ہونا ۔(۵) تائید کرنا ؛ حمایت کرنا ؛ تائید میں دلائل پیش کرنا ۔ (۷) (پارٹ کو) اچھی طرح ادا کرنا ؛ (کیرکٹر کو) نبھانا ۔ (۸) خرچ برداشت کرنا ۔ (۹) (نقابت) دونوں طرف سہارے کے درمیان گھرا ہوا ہونا ۔ (۱۰) (کسی چیز پر) زندہ رہنا ۔ (۱۱) جنگ میں مدد دینا ۔ (۱۲) بازو کی جگہ لینا ۔

Support actor : (n) — ضمنی پارٹ کرنے والا ایکٹر ۔

Support level/ -area : (n) — گرتے ہوئے بازار کی وہ قیمت جہاں سے مزید گراوٹ کو تمسکات روکتی ہیں ۔

Support mission : (n) — بری فوج کی مدد کے لئے دشمن کی بری فوج پر ہوائی حملہ ۔

Supportability : (n) — قابل برداشت ہونا ؛ قابل رفع ہونا ۔

Supportable : (a) — قابل برداشت ؛ قابل رفع ۔

Supportableness : (n) — قابل برداشت ہونا ۔

Supportably : (adv.) — قابل برداشت حد تک ۔

Supporter : (n) — (۱) سہارا دینے والا ؛ مدد کرنے والا ؛ مؤید ؛ حامی ؛ مددگار ۔ (۲) کفیل ؛ کفالت کرنے والا ۔ (۳) (نقابت) آدمی یا جانوروں کی دو تصویروں میں سے ایک جو ڈھال کو اٹھائے ہوئے یا اس کے دونوں طرف کھڑی دکھائی جاتی ہیں ؛ حامل ۔ (۴) (دوسرے کی) تائید کرنے والا ۔

**Supporting : (n)** ساتھ دینے والا : سہارا دینے والا ۔

**Supporting distance : (n)** (فوج) وہ فاصلہ جس کے اندر کمك اس وقت تك نہیں جا سکتی ھے جب تك کہ پیش قدمی کرنے والی فوج کو شکست نہ ہو جائے۔

**Supporting film : (n)** وہ فلم جس میں کسی پروگرام کے خاص خاص مدات پیش کئے جاتے ہیں ۔

**Supportingly : (adv.)** سہارا دیتے ہوئے : بطور سہارا ۔

**Supportless : (a)** بے سہارے کا : بے کس : بے یار و مددگار ۔

**Supportress : (n)** سہارا دینے والی : حامی خاتون ۔

**Supposable : (a)** جو فرض کیا جا سکے : قابل قیاس ۔

**Supposably : (adv.)** قیاس کے طور پر : قیاساً : ازراہ قیاس ۔

**Supposal : (n)** (شاذ) گمان : قیاس ۔

By supposal / Upon- : قیاساً : ازروئے قیاس ۔

**Suppose : (n)** گمان : قیاس : مفروضہ ۔

**Suppose : (v)** [Fr. 'Sup(p)oser'.] (۱) فرض کرنا ۔ (۲) فرض کرو کہ ۔ (۳) (تجویز پیش کرنے کے موقع پر) آؤ ۔ (۴) (کسی نظریے یا نتیجے کے لئے) شرط ہونا : ضروری ہونا (کسی چیز کا) ۔ (۵) سمجھنا : خیال کرنا : گمان کرنا : قیاس کرنا ۔ (٦) (مجہول کے طور پر) توقع کی جانا : توقع ہونا ۔

**Supposed : (a)** (۱) مفروضہ ۔ (۲) مدعی ۔ (۳) مقصود ۔ (۴) اجازت یافتہ ۔

**Supposedly : (adv.)** قیاس کی رو سے : مفروضہ کے طور پر : جیسا کہ فرض کیا جاتا ھے یا کیا جا سکتا ھے ۔

**Supposing : (conj.)** فرض کیا جائے کہ : مان لیا جائے کہ ۔

**Supposit : (n)** [L.] ذات : نفس : موضوع ۔

**Supposition : (n)** (۱) فرض کرنا یا کیا جانا ۔ (۲) مفروضہ : گمان : قیاس : فرض ۔ (۳) جعل سازی ۔ (۴) کسی اصطلاح کے مختلف معنوں میں سے ایک جو مختلف عبارت میں ہوں ۔

**Suppositional : (a)** مفروضی : قیاسی ۔

**Suppositionally : (adv.)** مفروضے کے طور پر ۔

**Supposititious : (a)** [L. 'Supposititius'.] (۱) فرضی : نقلی : جعلی ۔ (۲) (بچہ) جو اصلی وارث کی جگہ پیش کیا جائے (جعلی طور پر) ۔ (۳) ناجائز : حرامی ۔ (۴) دیکھو Suppositive .

**Supposititiously : (adv.** فرضی طور پر : جعلی طور پر ۔

**Supposititiousness : (n)** فرضی ہونا : جعلی ہونا : نقلی ہونا ۔

**Suppositive : (a)** [Late L. 'Suppositivus'.] فرضی : قیاسی ۔

**Suppositively : (adv.)** فرضی طور پر : بطور قیاس ۔

**Suppository : (n)** [mod. L. 'Suppositorium'.] (طب) شافہ : شیاف : بتی : فرزجہ ۔

**Suppositum : (n)** [Scholastic L.] (منطق) مفروضہ : موسومہ ۔

**Suppost : (n)** [OFr. ] ماتحت : تابع : حامی : معتقد : حمایتی : پیرو ۔

**Suppress : (v)** [L. 'Supprimere'.] (۱) فرو کرنا : دبا دینا : زور توڑ دینا : کچل دینا ۔ (۲) ضبط کرنا : روکنا : (جذبہ) دبانا ۔ (۳) بند کر دینا : ممنوع قرار دینا ۔ (۴) (کتاب) ضبط کر لینا : اشاعت روك دینا ۔ (۵) دبا دینا : ظاہر نہ ہونے دینا : پوشیدہ رکھنا : چھپا ڈالنا ۔ (٦) روك دینا : بہاؤ روك دینا ۔ (۷) (برقیات) غیر مطلوب تعدد ارتعاش کے حیطہ کو دبانا (تداخل کو) روکنا : تداخل کو روکنے والا آلہ لگانا ۔

**Suppressant : (a)** فرو کرنے والا : دبانے والا : روکنے والا ۔

**Suppressant : (n)** مرض کو دبانے والی دوا ۔

**Suppr essed : (a)** (۱) روکا ہوا : دبایا ہوا : دبا ہوا : ضبط شدہ ۔ (۲) (بیماری) جو طبعی دور پورا ہونے سے پہلے روك دی گئی ہو : دبی ہوئی : دبی ۔ (۳) (نباتیات) مغلوب : مستور ۔

**Suppressed breathing : (n)** عُسر تنفس ۔

**Suppressed wish : (n)** دلی خواہش ۔

**Suppressedly : (adv.)** روك کر : دبا کر : ضبط کر کے ۔

**Suppressible : (a)** (۱) فرو کرنے یا دبانے کے قابل ۔ (۲) بند کر دینے کے قابل : قابل امتناع ۔ (۳) قابل ضبطی ۔ (۴) قابل

اخفا۔

Suppressio veri : (n) (اسکاچستانی قانون) اخفائے حق۔

Suppression : (n) [L. 'Suppressio-'.] (۱) فرو کرنا یا کیا جانا۔ (۲) بند کرنا یا کیا جانا : امتناع۔ (۳) ضبطی۔ (۴) اخفا۔ (۵) (طب) روک : حبسی۔ (۶) (نباتیات) عدم نمو۔ (۷) جنگل کی آگ کو بجھانا یا قابو میں لانا : جنگل کی آگ کو پھیلنے سے روک دینا۔

Suppressive : (a) دیکھو Suppressant

Suppressor : (n) فرو کرنے والا : روک : روکنے والا۔

Suppurate : (v) [L. 'Suppurare'.] پیپ پڑنا : پکنا۔

Suppuration : (n) تقیح : پیپ پڑنا : ریم۔

Suppurative : (a) [Fr. 'Suppuratif'.] پکنے والا : پکانے والا : قاتح : تقیحی : مخرج پیپ : ریم آور۔

Suppurative : (n) قاتح (دوا) : مخرف پیپ دوا۔

Supra : (adv.) [L.] (کتاب یا تحریر میں) اوپر : پہلے : صفات : بالا میں : عبارت بالا میں۔

Supra : (prep.) کسی تیسرے شخص کا ہنڈی کو اس وقت سکارنا جب وہ شخص جس کے نام ہنڈی ہو اس کے نہ سکارے جانے پر احتجاج کر چکا ہو : ادائیگی بعد احتجاج : قبولیت بعد احتجاج : بالا احتجاج۔

Supra- : (prefix) [L. 'Supra'.] سابقہ بمعنی (۱) بعض سائنسی اصطلاح میں Super کے بجائے) فوق : بالا : اوپر : ماورا: ما قبل : مابعد۔ (۲) قبل۔ (۳) برتر۔ (۴) بے حد : بے انتہا: حد سے زیادہ : انتہائی۔ (۵) زیادہ۔

Supra-angular : (a) بعض فقرہ داروں (مثلاً پرند اور رینگنے والے جانور) کے نچلے جبڑے کی ایک ہڈی سے متعلق۔

Supra-auricular : (a) بَر گوشی : بالائے گوش : کان کے اوپر ہو۔

Supra-axillary : (a) بر بغلیہ۔

Supra-segmental : (n) (صوتیات) نطقی خصوصیتوں سے متعلق۔

Suprabranchial : (a) گلپھڑے کے اوپر کا یا واقع۔

Supracaudal : (a) دُم کے اوپر کا : دُم کے اوپر واقع : بالائے دُم۔

Supracervical : (a) گردن کے اوپر کا : فوق عنقی۔

Supraaclavicle : (n) ہنسلی کی ہڈی کے اوپر کی ہڈی : فوق ترقوی ہڈی۔

Supraclavicular : (a) ہنسلی کی ہڈی کے اوپر کا : فوق تر قوی۔

Supracommisure : (n) صنوبری غدہ کے پہلے کا جوڑ۔

Supraconductivity : (n) دیکھو Super conductivity

Supraconscious : (a) بالائے شعوری : فوق شعوری۔

Supracoralline : (a) (ارضیات) مرجانی حجرۃ الحض سے ٹھیک اوپر واقع۔

Supracretaceous : (a) (ارضیات) چاکی سلسلہ سے اوپر کا۔

Supradecomposita : (a) (کیمیا) مرکب مضاعف : مرکب مزید : جس میں تین یا زیادہ عناصر ہوں۔

Supradecompound : (a) دیکھو Superadecomposita

Supradiaphragmatic : (a) پردۂ شکم سے اوپر واقع یا کیا ہوا۔

Supradorsal : (a) پشت پر واقع : پشت کا : فوق ظہری۔

Suprafoliaceous : (a) بربرگہ : پتی سے اوپر واقع یا نکلنے والا۔

Suprafoliar : (a) پتی کے اوپر پیدا ہونے والا۔

Supraglacial : (a) یخ تودہ کے اوپر واقع ہونے والا۔

Supraglottal / Superaglottic : (a) (۱) فوق مزماری۔ (۲) فوق مزماری اعضاء سے پیدا شدہ۔

Suprahepatic : (a) جگر کے اوپر یا جگر کی سطح پر واقع : فوق کبدی۔

Suprahuman : (n) دیکھو Superhuman

Suprahyoid : (a) فوق لامی۔

Suprahyoid muscle : (n) فوق لامی عضلہ۔

Supralabial : (a) بالائی ہونٹ سے اوپر کا : متعلق یا واقع۔

Supralabial : (n) بالائی ہونٹ کے اوپر کا کھپرا یا فلس۔

Supralapsarian : (n) اس عقیدے کا پیرو کہ گو خدا ہبوط آدم کا پہلے

سے علم رکھتا تھا مگر اس علم سے پہلے ہی بعض بندوں کو مقبول اور بعض کو مردود قرار دے چکا تھا : فوق ہبوطیت۔

Supralapsarian : (a) دیکھو Superlapsarian

Supralapsarianism : (n) فوق ہبوطیت : یہ عقیدہ کہ گو خدا ہبوط آدم کا پہلے سے علم رکھتا تھا مگر اس علم سے پہلے ہی بعض بندوں کو مقبول اور بعض کو مردود قرار دے چکا تھا۔

Supralateral : (a) پہلو سے اوپر کی طرف واقع۔

Supraliminal : (a) (نفسیات) فوق شعوری۔

Supraliminally : (adv.) فوق شعوری طور پر۔

Supralinear : (a) کسی متن کے عام سطور سے اوپر کا۔

Supralunar : (a) دیکھو Superlunary

Supralunary : (a) دیکھو Supralunar

Supramarginal : (a) (۱) حاشیہ سے اوپر کا۔ (۲) بہتر۔

Supramarine : (a) بالائے سمندر۔

Supramaxilla : (n) بعض قدیم ہڈی دار مچھلیوں کے اوپر جبڑے کے عناصر میں سے ایک۔

Supramaxillary : (a) (۱) اوپری جبڑے سے متعلق۔ (۲) نچلے جبڑے سے اوپر کا۔

Suprameatal : (n) فوق منفذی۔

Supramedial : (a) وسط سے اوپر کا۔

Supramental : (a) تھوڑی سے اوپر کا۔

Supramolecule : (n) سالمہ سے زیادہ بہتر اور پیچیدہ : زیادہ سالموں سے بنا ہوا۔

Supramundane : (a) دیکھو Supermundane

Supranasal : (a) ناک کے اوپر کا۔

Supranasal : (n) ناک کے اوپر کا کھپرا یا فلس۔

Supranational : (a) ماورائے ملک۔

Supranatural : (a) دیکھو Supernatural

Supranaturalism : (n) دیکھو Supernaturalism

Supranormal : (a) توقع یا معمول سے زیادہ۔

Supranuclear : (a) فوق نووی۔

Supraoccipital : (a) فوق قذالی : پشت سر کے اوپر کا۔

Supraoccipital : (n) فوق قذالی ہڈی۔

Supraocular : (a) آنکھ کے اوپر کا : فوق محجری : خانۂ چشم کے اوپر کا : فوق حُجاجی۔

Supraoptic : (a) بصری صیلبیہ کے اوپر واقع۔

Supraorbital : (a) خانۂ چشم کے اوپر کا : فوق حُجاجی۔

Supraorbital artery : (n) فوق حُجاجی شریان۔

Supraordinate : (a) اعلیٰ مرتبہ، درجہ یا سلسلے سے متعلق۔

Supraorganism : (n) (غول پسند کیڑوں کی) منظم جماعت جو ایک ہو کر کام کرتی ہے۔

Suprapersonal : (a) ماورائے ذات۔

Supraphylar : (a) بالائے نوع۔

Supraposition : (n) دیکھو Superposition : اوپر رکھنا یا رکھا جانا۔

Supraprotest : (n) دیکھو Supra

Suprapubic : (a) فوق عانی۔

Suprapubically/ Suprapubicly : (adv.) عظم عانہ کے اوپر۔

Suprapygal : (a) سرین سے اوپر کا۔

Suprarational : (a) ماورائے عقل۔

Suprarenal : (a) فوق کلوی : گردے کے اوپر کا : کظری : بر گردہ۔

Suprarenal : (n) فوق کلوی جسم یا غدہ۔

Suprarenal body : (n) فوق کلوی جسم ۔

Suprarenal gland : (n) کظری غدہ : فوق کلوی جسم یا غدہ ۔

Supranalectomy : (n) کظری غدہ براری ۔

Suprascapula : (n) فوق کتفی ہڈی ۔

Suprascapular : (a) فوق کتفی ۔

Suprascript : (a) دیکھو Superscript

Suprasensible : (a) فوق حِسّی ۔

Suprasensuous : (a) فوق حسّیاتی : فوق حسّی ۔

Suprasensible : (a) فوق حِسّی ۔

Suprasensucus : (a) فوق حسّیاتی : فوق حسّی ۔

Suprasolar : (n) فوق شمسی : سورج سے بڑا یا بہتر ۔

Suprasoriferous : (a) (نباتیات) جو صرف اوپر کی طرف چتیاں بردار ہوں ۔

Supraspinal : (a) فوق فقری : کتفی ہڈی کے اوپر کا ۔

Supraspinatus : (n) فوق فقری عضلہ ۔

Supraspinous : (a) دیکھو Supraspinal

Suprasternal : (a) فوق قصی ۔

Supratemporal : (a) فوق صدغی : کنپٹی کی ہڈی سے اوپر کا ۔

Supratemporal : (n) فوق صدغی ہڈی ۔

Supratemporal : (a) ماورائے دینوی ۔

Supratemporal bone : (n) فوق صدغی ہڈی ۔

Supratenaneous : (a) دیکھو Superterranean

Suprathreshold : (a) آغاز شعوری ۔

Supratropical : (n) فوق حارّی : منطقہ حارہ سے اوپر کا ۔

Supraversion : (n) کسی دانت کا بستگی دندان سے باہر نکل آنا ۔

Supravital : (a) ماورائے حیاتی ۔

Supremacy : (n) (۱) برتری : تفوق : سیادت : عظمت : انتہائی اہمیت ۔ (۲) اقتدار اعلیٰ : (سیاسی یا مذہبی) اختیار اعلیٰ ۔

Act of supremacy : قانون اقتدار شاہی : وہ قانون جس رو سے انگلستان میں پاپائے رومہ کا مذہبی اقتدار ختم کر دیا گیا اور بادشاہ کی طرف منتقل کر دیا گیا ۔

Oath of (the king's) supremacy : حلف اقتدار شاہی (مذکورہ بالا قانون کی پابندی کا حلف) ۔

Supreme : (a) [L. 'Supremus'.] (۱) اعلیٰ :سب سے بڑا : سب سے اونچا ۔ (۲) اقتدار اعلیٰ یا اختیار اعلیٰ رکھنے والا ۔ (۳)انتہائی : سب سے بڑا : اعلیٰ درجے کا : بلند : برتر ۔ (۴) نہایت اہم : سب سے اہم ۔ (۵)سب سے اچھا : سب سے عمدہ ۔ (۶) آخری : موت سے لمحات کا ۔ (۷)(خدائی) حقیقی : مطلق ۔

The supreme : حاکم حقیقی : حاکم مطلق : خدائے تعالیٰ ۔

Supreme : (n) (۱) سب سے بڑا آدمی یا چیز ۔ (۲) خدائے تعالیٰ : باری تعالیٰ ۔

Supreme being : (n) اعلیٰ ہستی : خدا : باری تعالیٰ : حاکم حقیقی ۔

Supreme court : (n) عدالت عالیہ : عدالت عظمیٰ : سپریم کورٹ ۔

Supreme court of judicature : (n) عدالت العالیہ ۔

Supreme good : (n) دیکھو Summum bonum

Supremely : (adv.) بے حد : نہایت ۔

Supremeness : (n) اعلیٰ ہونا : سب سے بڑا یا اچھا ہونا : بلند : برتری ۔

Supremo : (n) [Sp.] (۱) سب سے اعلیٰ اقتدار یا اختیار رکھنے والا حکمراں یا رہنما ۔ (۲) سب سے بڑا فوجی یا سیاسی صاحب اختیار ۔

Suption : (n) [Origin unkn.] جوہر : ذائقہ : مزہ ۔

Sur- : [OFr.] سابقہ بعض لاطینی مرکبات اور ان کے مشتقات ہیں "Sub" کے بجائے آتا ہے ۔

Sur- : (۱) سابقہ بعض الفاظ میں جو قدیم فرانسیسی سے انگریزی میں لئے گئے ہیں "Super" کی جگہ آتا ہے ۔ (۲)تشریح کی بعض اصطلاحوں میں "Super, Supra"

کی جگہ ۔

**Sur : (prep.)** پر : اوپر ۔

**Sur les pointes : (adv.)** (بیلے رقص میں) پنجوں پر ۔

**Sura : (n) [Skr.]** تاڑی ۔

**Sura : (n) [Arab.]** (قرآن شریف کا) سورۃ : سورت ۔

**Surah : (n) [Fr.]** ایک قسم کا نرم ریشمی کپڑا جو عورتوں کا لباس بنانے میں کام آتا ھے ۔

**Sural : (a) [mod. L. 'Suralis'.]** ساق کا : پنڈلی کا : ساقیائی : ساقی ۔

**Suranal : (a)** بر مقعدی ۔

**Surangular : (a)** برگوشہ ہڈی ۔

**Surat : (n)** ایک قسم کی روئی جو سورت کے علاقے میں پیدا ھوتی ھے : اس روئی کا کپڑا ۔

**Surat : (n)** ایک قسم کی روئی جو سورت کے علاقے میں پیدا ھوتی ھے : اس روئی کا کپڑا ۔

**Surbase : (n)** (۱) (تعمیرات) برپایہ : کرسی کی کارنس ۔ (۲) تختہ بند کمرے کے نچلے حصے کی کارنس ۔

**Surbased arch : (n)** محراب جس کی اونچائی اس کی چوڑائی کی نصف ہو ۔

**Surcease . (n)** (۱) خاتمہ : بند ہو جانا ۔ (۲) سکون : وقفہ ۔

**Surcease : (v) [OFr. 'Sursis'.]** (۱) روک دینا : چھوڑ دینا (عارضی یا مستقل طور پر) ۔ (۲) ختم ہو جانا : بند ہو جانا : باقی نہ رہنا ۔ (۳) ترک کر دینا : باز رکھنا ۔

**Surcharge : (n)** (۱) زائد رقم : مزید رقم (جو وصول کی جائے) : مزید رقم کا بار : سر بار : اضافی محصول ۔ (۲) فاضل رو (بجلی کی) : فاضل قوت (جو ضرورت سے زیادہ ہو) ۔ (۳) جرمانہ (جو قابل محصول املاک کا غلط نقشہ یا حساب پیش کرنے کی وجہ سے کیا جائے) ۔ (۴) اوپری ٹھپا (جو ڈاک کے ٹکٹ پر قیمت بدلنے کے لئے لگایا جاتا ھے) ۔ (۵) بھرتی (حساب کی وہ رقم جو تنقیح کرنے والا پاس نہ کرے اور حساب لکھنے والے کو اپنے پاس سے بھرنی ہو) ۔ (۶) حساب میں کسی رقم کی غلطی نکالنا جو آمدنی کے خانے میں لکھنے سے رہ گئی ھے : لیکھے کی غلطی ۔

**Surcharge : (v) [OFr. 'Surcharger'.]** (۱) حد سے زیادہ بوجھ لادنا : حد سے زیادہ بھرنا : ضرورت سے زیادہ سیر کر دینا (محلول وغیرہ کو) ۔ (۲) (ملکیت کا غلط نقشہ پیش کرنے والے پر) جرمانہ کرنا : جرمانہ وصول کرنا : (رقم) بطور جرمانہ وصول کرنا ۔ (۳) بھرتی عائد کرنا یا وصول کرنا ۔ (۴) لکھنے کی غلطی نکالنا ۔ (۵) (ٹکٹ پر قیمت بدلنے کے لئے) اوپری ٹھپا لگانا ۔ (۶) (جذبات وغیرہ سے) مغلوب کرنا : بے قابو کر دینا ۔ (۷) (نقابت) ایک مارکہ پر دوسرا مارکہ لگانا ۔

**Surcharger : (n)** حد سے زیادہ بوجھ لادنے والا مزید رقم وصول کرنے والا : حد سے زیادہ بھرنے والا ۔

**Surcingle : (n) [OFr. 'S(o) urcengle'.]** (۱) (گھوڑے کا) بالا تنگ : کوتل کش : پٹیار ۔ (۲) پادریوں کے جبے یا کرتے کی پیٹی ۔

**Surcoat : (n) [OFr. 'Sur-', 'Sourcot'.]** (۱) بالا پوش : ایک قسم کا ڈھیلا ڈھالا قیمتی لباس جسے اعلیٰ رتبہ مرد اور عورت پہنا کرتے تھے یا جسے زرہ بکتر کے اوپر پہنا جاتا تھا ۔ (۲) ایک قسم کا لمبا مردانہ جیکٹ ۔

**Surculose : (a) [L. 'Surculosus'.]** (نباتیات) جس میں زیر بچہ پھوٹتا ہو : زیر بچہ دار : ماصہ خیز : بچہ خیز ۔

**Surculus : (n) [L. dimunitive of 'Surus'.]** زمین ساقہ : زیر بچہ : ماصہ ۔

**Surd : (a) [L. 'Surdus'.]** (۱) (ریاضیات) اصم ۔ (۲) (مجازاً) بیوقوف : بے عقل : غیر ذی عقل ۔ (۳) (شاذ) (صوت) (حرف صحیح) جو آواز سے نہیں بلکہ سانس سے ادا کیا جائے : مختفی : بے صدا : ساقط الصوت ۔

**Surd : (n)** (۱) (ریاضیات) مقدار اصم : عدد اصم ۔ (۲) (صوت) مختفی آواز ۔

**Surd : (v)** آواز کر دینا : مختفی بنا دینا ۔

**Surdity : (n) [Fr. 'Surdite', or L. 'Surdita'.]** گونگاپن ۔

**Sure : (a) [OFr. 'Sur-e'.]** (۱) محفوظ : مامون : مصؤن : حفاظت میں : حفاظت کا ۔ (۲) قابل اعتماد : بھروسے کا ۔ (۳) جسے یقین ہو : یقین رکھنے والا : وثوق رکھنے والا : متیقن ۔ (۴) حکمی : تیر بہ ہدف ۔ (۵) جس کے متعلق یقین ہو (کسی بات کا یا کسی کام کے کرنے کا) ۔ (۶) یقینی : جس میں ذرا بھی شبہ نہ ہو : قطعی ۔ (۷) ثابت قدم : پکا : پختہ : استوار : اٹل ۔ (۸) قطعی : حتمی : یقینی : بے شک ۔

گروہی حشرہ ۔ (۲) شہد کی مکھیوں کا جھنڈ جو تبدیلی مقام کے لئے تیار ہو ۔ (۳) حی بذرہ ۔

**Swarming** : (n) (۱) جھنڈ میں چلنا ؛ جھنڈ میں تبدیلی مقام کرنا ۔ (۲) حرکت پذیری کا دور ۔

**Swart** : (a) [OE. 'Sweart'.] (۱) سیاہ ؛ سیاہ فام ؛ کالی رنگت کا ؛ کالا ۔ (۲) جلد سیاہ کرنے والا ۔ (۳) سیاہ کپڑوں میں ملبوس ۔ (۴)(مجازاً)شریر ؛ بدکار ؛ بدخصال ؛ بداعمال؛ سیہ کار ؛ گنہگار ۔ (۵) مصیبت انگیز ؛ تباہ کن ؛ مضرت رساں ؛ کینہ ور ؛ خبیث ۔

**Swart-back** : (n) سیاہ سر والی مرغابی ۔

**Swarth** : (n) [OE. 'Swearth'.] (۱) جلد ؛ چھلکا ؛ پپڑی ۔ (۲) سبزہ زار ؛ چمن ۔

**Swarth** : (n) (۱) گھاس ، غلہ ، فصل وغیرہ کی قطار (کٹنے کے بعد) ؛ کٹی ہوئی گھاس ، فصل وغیرہ ۔ (۲) چوڑی دھاری ، پٹی یا رستہ ؛ کسی چیز کی لمبائی ۔ (۳) درانتی وغیرہ سے کٹنے کے بعد گرتی ہوئی گھاس سے مشابہ کوئی چیز ۔

**Swarth** : (a) [var. of Swart.] کالا ؛ کالی رنگت کا؛ سیاہ فام ۔

**Swarth** : (n) کالی رنگت ۔

**Swarthily** : (adv.) کالی رنگت کے ساتھ ۔

**Swarthiness** : (n) (رنگت کا) کالا ہونا ؛ سیاہ فام ہونا ؛ سیاہ فامی ۔

**Swarthish** : (n) سانولا ۔

**Swarthness** : (n) کالی رنگت ؛ سیاہی پن ۔

**Swarthy** : (a) کالی رنگت کا ؛ کالا ؛ سیاہ فام ؛ سیاہ فامانہ ؛ جس کی رنگت کالی ہو ۔

**Swartkranz ape-man/ -man** : (n) جنوبی افریقہ کا معدوم بوزنہ جس کا متحجر جسم پایا گیا ہے ۔

**Swartly** : (adv.) شرارت کے ساتھ ؛ مصیبت انگیز طور پر ؛ تباہ کن طور پر ؛ کینہ ورانہ ۔

**Swartness** : (n) شریرپن ؛ بدکاری ؛ بدخصالی ؛ مصیبت انگیزی ؛ مضرت رسانی ۔

**Swartrutter** : (n) [mod. Du.] نیدرلینڈ کی سولہویں اور سترھویں صدی کی بے قاعدہ فوج ، جس کی پوشاک سیاہ ہوتی تھی اور چہرہ بھی سیاہ رنگا ہوتا تھا ، کا ایک رکن ۔

**Swartzia** : (n) [L.] درخت کی ایک جنس جو گرم علاقے میں پائی جاتی ہے۔

**Swartzite** : (n) [Geoege K. Swartz, an Americangeologist.] ایک معدن جس میں کیلشیم ، مینگنیشیم اور یورینیم کا آبدار کاربونیٹ ہوتا ہے اور جو سبز منشوری چھوٹے چھوٹے بلور میں پایا جاتا ہے ۔

**Swash** : (adv. or interj.) دھڑاکے سے ؛ گڑگڑاہٹ کے ساتھ ۔

**Swash** : (n) (۱) شراب خانے یا باورچی خانے کا دھون جسے سور کھاتے ہیں ۔ (۲) تیزی سے بہتا ہوا یا کسی چیز سے ٹکراتا ہوا پانی ۔ (۳) دیکھو Swatch ۔ (۳) زور دار ہاتھ ؛ کاری ضرب ؛ زور دار ہاتھ جمانے کی آواز ۔ (۵) پانی کا کسی چیز سے ٹکرانا ؛ چھپ چھپ کی آواز ۔ (٦) زیر آب زمین؛ آبشو ۔ (٧) اکڑ باز ؛ بھاڑے کا بانکا ۔ (۸) اکڑ ؛ بل ؛ بھاڑے کا بانکا ہونا ۔ (۹) پانی میں کسی چیز کے گرنے کی آواز؛ چھپاکا ۔ (۱۰) دیکھو Swatch ۔

**Swash** : (a) (۱) زور دار ہاتھ (چلانا) ؛ شہاشپ چلانے والا ۔ (۲)اکڑ کر چلنے والا ؛ اکڑ باز ؛ شیخی باز ۔

**Swash** : (a) [Origin unkn.] (۱) (موڑ ، دوراہا وغیرہ) ترچھے طور پر ڈھلوان ۔ (۲) (طباعت) (حرف) جن کے سروں پر نقش و نگار ہوں ۔

**Swash** : (v) [Imitative.] (۱) زور کا ہاتھ لگانا ؛ کاری ضرب لگانا ؛ زور سے ٹکرا دینا ۔ (۲) (پانی کا) کسی چیز سے ٹکرانا ؛ چھپ چھپ کی آواز ہونا ۔ (۳) پانی کے چھینٹے اڑانا ؛ شرابور کرنا ؛ ڈبونا ۔ (۴) پانی میں چھپاک سے گرنا ۔

**Swash-bulkhead** : (n) جہاز کی ٹنکی میں لگا بہاؤ روک ۔

**Swash-channel** : (n) نہر جو دریا کے کنارے سے نکلتی یا گرتی ہو ۔

**Swash mark** : (n) ریت کی لکیر جو ساحل سے ٹکرانے والی موجیں آخری پہنچ پر چھوڑ آتی ہیں ۔

**Swash plate** : (n) گرداں مدور تختی جو دھرے پر ترچھی لگی رہتی ہے اور جس کے ذریعہ متوازی حرکت سلاخ میں منتقل کی جاتی ہے ۔

**Swash-turned** : (a) مرغولہ نما ؛ مرغولہ کی شکل میں مڑا ہوا ۔

**Swash-way** : (n) دیکھو Swash-channel

**Swashbuckle : (v)** (۱) بھاڑے کی بانکی کا کام کرنا۔ (۲) بھاڑے کے بانکے کے کارناموں کی کہانی لکھنا یا ہونا۔

**Swashbuckler : (n)** (۱) بھاڑے کا بانکا ؛ وہ شخص جو مارنے مرنے کو تیار رہتا ہو اور کرائے پر لڑتا ہو۔ (۲) وہ ناول یا ڈرامہ جس میں بھاڑے کے بانکے کا کارنامہ ہو۔ (۳) ایسے ناول یا ڈرامے وغیرہ کا مصنف۔

**Swashbucklering : (a)** (۱) بھاڑے کے بانکے کا۔ (۲) بھاڑے کے بانکے کا یا اس سے متعلق۔

**Swashbuckling : (a)** دیکھو Swashbucklering

**Swasher : (n)** دیکھو Swashbuckler

**Swashling : (a)** (۱) اکڑنے والا ؛ اکڑ کر چلنے والا ؛ بھاڑے کے بانکے کی طرح کا ؛ شان دکھانے والا۔ (۲) زور دار (وار)۔ (۳) ٹکرانے والا اور چھینٹے اڑانے والا (پانی)۔

**Swashy : (a)** (۱) گیلا ؛ جس میں پانی بہت زیادہ ہو۔ (۲) بے مزہ ؛ بے لطف ؛ غیر دلچسپ۔

**Swastika : (n) [Skr. 'Svastika'.]** (۱) سواستکا ؛ صلیب جو اس 卐 شکل کی ہوتی ہے۔ (۲) جرمن نازی پارٹی کا نشان۔

**Swat : (n)** (۱) (بولی) زور دار ضرب ؛ کاری ضرب۔ (۲) بیس بال کی لمبی زور دار ہٹ۔

**Swat : (v) [U.S. Var. of Squat.]** (۱) پالتی مار کر بیٹھنا ؛ زمین پر دو زانو بیٹھنا۔ (۲) ہتھیلی سے مارنا یا کھل دینا۔

**Swatch : (n) [Origin unkn.]** (۱) مالک کی چٹ یا حساب پٹی جو کپڑے کو رنگائی میں بھیجنے سے پہلے لگا دی جاتی ہے۔ (۲) نمونہ۔ (۳) کپڑے کا نمونہ۔ (۵) تھوڑی مقدار یا کم مقدار جو ایک اکائی مانی جائے۔

**Swatch : (n)** پانی کی نہر جو دو ریتاؤں کے درمیان یا ریتا اور ساحل کے درمیان ہو۔

**Swatch-way : (n)** دیکھو Swash-way

**Swath/ Swathe : (n) [OE. 'Swaep'.]** (۱) گھاس یا فصل جو درانتی سے ایک بار میں کٹ سکے ؛ اس طرح کٹی ہوئی گھاس یا فصل ؛ ایک بار میں کٹی ہوئی گھاس یا بالیوں کا ڈھیر۔ (۲) سبزہ زار کی ایک پیمائش ؛ کھیت کی طولی تقسیم۔ (۳) کٹی ہوئی گھاس ، فصل وغیرہ کی دھاری ؛ کٹی ہوئی فصل ؛ گھاس۔ (۴) (مجازاً) چوڑی پٹی ؛ پٹی یا رستہ ؛ کسی چیز کی لمبائی۔ (۵) درانتی سے کٹی ہوئی گھاس سے مشابہ کوئی چیز۔ (۶) کھیت وغیرہ کی زمین جو گھاس چھیلنے یا کھیت کاٹنے کے بعد صاف ہو گئی ہو۔

**Swath-balk : (n)** گھاس کا تختہ جو کٹی ہوئی کھیت میں بچ گیا ہو۔

**Swathe : (n) [Late OE. 'Swaep'.]** (۱) کپڑے ، اون وغیرہ کی پٹی جس میں کوئی چیز لپیٹی جائے ؛ ایک تہ یا لپیٹ۔ (۲) جراحی کی پٹی ؛ بند ؛ عصابہ۔ (۳) قدرتی چادر ؛ کوئی فطری ترتیب جو کسی چیز پر لپٹی ہوئی نظر آئے۔ (۴) (مجازاً) روک ؛ بندش۔

**Swathe : (v) [Late OE. 'Swapian'.]** (۱) پٹیوں میں لپیٹنا ؛ کسی چیز پر پٹی باندھنا۔ (۲) کپڑوں ، چادروں وغیرہ میں لپیٹنا ؛ گرم کپڑے یا بہت سے کپڑے پہنانا ؛ کپڑوں سے لاد دینا۔ (۳) چاروں طرف سے اچھی طرح لپیٹ دینا۔

**Swather : (n)** (۱) فصل یا بالی کاٹنے کا ایک اوزار۔ (۲) گھاس یا کھیت کاٹنے کی مشین کا ایک پرزہ۔

**Swathing band : (n)** دیکھو Swaddling-band

**Swathing clothes : (n)** دیکھو Swaddling clothes

**Swatow : (n)** چین کی ایک مقامی بولی۔

**Swats : (n) [OE. 'Swatan'.]** شراب ؛ خصوصاً نئی ایل (بوزہ)۔

**Swatter : (n) [G. 'Schwattern'.]** (اسکاچستان) چھینٹے اڑانا۔

**Swatter : (n)** (۱) کپڑوں کو مارنے کا ایک اوزار۔ (۲) بیس بال میں زور دار ہٹ لگانے والا۔

**Swaver : (v) [ME. 'Swavern'.]** دیکھو Stagger

**Sway : (n)** (۱) جھونک ؛ پینگ۔ (۲) اثر ؛ قابو ؛ حکومت ؛ فرمانروائی ؛ حکمرانی۔ (۳) قوت رفتار ؛ زور حرکت۔

**Sway : (v) [Du. 'Zwaaien'.]** (۱) ہلنا ؛ جھکنا ؛ ڈگمگانا ؛ ہلنا جلنا ؛ جھولنا ؛ جھونکے کھانا۔ (۲) مذبذب ہونا ؛ دودلا ہونا ؛ پس و پیش میں ہونا۔ (۳) ہلانا ؛ جھلانا ؛ جھکانا۔ (۴) محرک ہونا ؛ متاثر کرنا ؛ اثر ڈالنا ؛ جدھر چاہنا موڑ دینا۔ (۵) حکومت کرنا ؛ حکمرانی کرنا۔ (۶) (بحری) (مستول یا بادبان) اٹھانا۔ (۷) ادھر ادھر جھلانا ؛ گھمانا (ہتھیار وغیرہ)۔

**To sway the sceptre :** حکمرانی کرنا ؛ عصائے سلطانی ہاتھ میں رکھنا۔

Sway- : جزو ترکیبی جو مرکب الفاظ بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Sway-back : (n) (۱) گھوڑے کی پیٹھ کی خلاف معمول خمیدگی ۔ (۲) بھیڑوں کی ایک بیماری ۔

Sway-backed : (a) (گھوڑا) جس کی پیٹھ میں گڑھا ہو ۔

Sway-beam : (n) بھاپ انجن کے بغلی بیرم کا قدیم نام ۔

Sway-brace : (n) پل کا ترچھا آڑ جو اسے ہلنے جلنے سے روکتا ہے ۔

Sway brace : (v) ترچھا آڑ لگا کر مضبوط یا مستحکم کرنا ۔

Sway-bracing : (n) پل کا ترچھا آڑ ۔

Sway pole : (n) لاٹھا : لمبا ڈنڈا یا بلی جسے چول پر لگا کر اس سے کنویں وغیرہ سے پانی نکالتے ہیں ۔

Swayed : (a) دیکھو Sway-backed

Swaying : (n) (۱) جھونک : پینگ ۔ (۲) فرمانروائی : حکومت : حکمرانی ۔ (۳) پیٹھ میں گڑھا ہونا ۔

Swayingly : (adv.) جھونک کھا کر ۔

Swayless : (a) جو جھونک نہ کھا سکے : جسے ہلایا نہ جا سکے ۔

Sweal/ Swale : (n) [OE. 'Swaelan'.] (۱) جلا دینا : جلانا : آگ لگا دینا : جھلسانا ۔ (۲) جلنا : جھلسنا ۔ (۳) (موم بتی کا) نالیاں پڑ کر موم کا بہہ جانا ۔ (۴) ضائع ہو جانا : برباد ہو جانا : تلف ہو جانا ۔ (۵) موم کی طرح بہا دینا ۔

Swear : (n) قسم : حلف : قسمیں کھائی جانا ۔

Swear : (v) [OE. 'Swerian'.] (۱) قسم کھا کر کہنا : حلف اٹھا کر کہنا : قسم کھا کر وعدہ کرنا ۔ (۲) (بول چال) تاکید کے ساتھ کہنا : زور دے کر کہنا ۔ (۳) (خدا کی یا بزرگان دین کی) قسم کھانا (غصے یا جوش میں) ۔ (۴) حلف لینا (گواہ وغیرہ سے) ۔ (۵) بے ادبی سے قسم کھانا ۔ (۶)کرخت حلقی آواز نکالنا (بلی یا دوسرے جانور کی طرح جو غصے میں ہو) ۔ (۷) حلف دینا : حلف اٹھانا ۔

Enough to swear : تھوڑا سا : قسم کھانے کو ۔

I dare be sworn / I' ll be sworn : میں قسم کھا سکتا ہوں ۔

To swear home, through a two-inch board : بہت زیادہ قسمیں کھانا ۔

To swear the peace against : حلف اٹھا کر (کسی شخص کے متعلق) کہنا کہ اس سے جسمانی ضرب کا خوف ہے ۔

Swear against : (v) حلف اٹھا کر الزام لگانا (کسی جرم کا) ۔

Swear at : (v) (۱) کوسنا : سراپنا ۔(۲) میل نہ کھانا : متصادم ہونا : ٹکر ہونا ۔

Swear away : (v) قسم کھا کر لے جانا : حلفاً شہادت دینا : برباد کرنے یا نقصان پہنچانے کے لئے ۔

Swear by : (v) قسم کھانا : گواہ کر کے کہنا ۔

Swear by : (v) (۱) (کسی کا) قائل ہونا : کلمہ پڑھنا ۔ (۲) ہمیشہ استعمال کرنا : دوسروں سے تعریف کرنا ۔ (۳) پورا اعتماد رکھنا یا کرنا : عظمت کو قبول کرنا ۔ (۴) متیقن ہونا (وجود کا) : کامل یقین رکھنا ۔

Swear for : (v) ضامن ہونا : تصدیق کرنا : ذمہ داری لینا ۔

Swear in : (v) حلف دے کر ذمہ داری سونپنا (کسی عہدے کی) ۔

Swear off : (v) انکاری قسم کھانا : حلف پر چھوڑ دینا : توبہ کرنا : ترک کی قسم کھانا ۔

Swear out : (v) حلفیہ الزام لگا کر گرفتاری کا وارنٹ جاری کروانا ۔

Swear-word : (n) وہ لفظ جو بے ادبانہ قسم میں استعمال کیا جائے : غیر مقدس لفظ ۔

Swearer : (n) (۱) قسم کھانے والا ۔ (۲) بے ادبی سے قسم کھانے والا ۔ (۳) حلف دلانے والا ۔

Swearer-in : (n) حلف اٹھوانے والا ۔

Flase swearer : دروغ حلفی کرنے والا : جھوٹی قسم کھانے والا ۔

Swearing : (n) قسم ، حلف دینا یا لینا ۔

False swearing : دروغ حلفی دروغ بیانی : خلاف بیانی : جھوٹی قسم : جھوٹا حلف ۔

Hard swearing : دروغ حلفی : جھوٹی قسم : جھوٹا حلف ۔

Sweat : (n) [ME. 'Swet, Swete'.] (۱) پسینہ : عرق : عرق نکالنا : پسینہ پونچھنا : پسینہ لانا (کسی خاص مقصد کے لئے) ۔ (۲) پسینہ آنا : عرق ریزی : پسینہ بہنے کا دورہ یا

مدت. (۳) ورزش جس سے پسینہ آئے . (۴) سخت پریشانی . (۵) محنت ؛ مشقت ؛ عرق ریزی ؛ سخت محنت کا کام . (٦) سیل ؛ نمی ؛ تری (قطرے جو کسی سطح سے نکلیں یا تکثیف سے پیدا ہو جائیں) . (۷) تربیت کے لئے گھوڑے کو دوڑانا . (۸) پسینے سے مشابہ کوئی چیز . (۹)تردد ؛ پریشانی . (۱۰) پرانا سپاہی . (۱۱)چمڑے کی پٹی جو ٹوپ وغیرہ میں اندر کی طرف لگا دی جاتی ھے .

Bloody sweat : (۱) خونی پسینہ (حضرت عیسیٰ کا) . (۲) (مرضیات) عرق الدم ؛ خونی پسینہ .

Cold swear : ٹھنڈا پسینہ (موت ، بیہوشی ، خوف وغیرہ کا) .

Old sweat : پرانا سپاہی .

The sweat of (one's) brow face etc. : محنت ؛ مشقت .

Sweat : (v) [OE. 'Sweatan'.] (۱) (کسی کو) پسینہ آنا ؛ پسینہ نکلنا . (۲) (مجازاً) خوف سے یا تکلیف سے پسینہ آنا ؛ ندامت سے عرق عرق ہونا . (۳) پسینے کی طرح رسنا یا بہنا (خون ، گوند وغیرہ) . (۴) (دیوار کا) نم ہونا ؛ سیلنا . (۵) پسینہ بہانا ؛ مشقت کرنا ؛ عرق ریزی کرنا . (٦) ورزش سے پسینہ لانا (گھوڑے کو یا آدمی کو) . (۷) (مزدوروں یا نوکروں کا) خون چوسنا ؛ برائے نام اجرت پر بہت زیادہ کام لینا ؛ مقابلے سے فائدہ اٹھا کر بیدردی سے کام لینا . (۸) (تمباکو ، چمڑے وغیرہ کو) سڑانا ؛ خمیر اٹھانا . (۹) سکّوں کو رگڑ کر ان میں سے دھات کھرچ لینا؛ سونے کے سکے کا گھس کر ہلکا ہو جانا. (۱۰) گھوڑے کو رگڑ کر پسینہ پوچھنا . (۱۱) دھات کی چیز کو جھالنے کے ذریعہ لگانا ؛ جھالنا . (۱۲) (عام) صرف کرنا ؛ خرچ کرنا (روپے وغیرہ) . (۱۳)پسینہ کے ذریعہ نکالنا . (۱۴) (درزیوں کا) گھر پر زیادہ وقت تک کام کرنا . (۱۵) (بحری) بادبان اٹھانا . (۱٦) سزا بھگتنا ؛ سخت تکلیف اٹھانا . (۱۷) (عام) مفلس کر دینا؛ کنگال کر دینا ؛ اینٹھنا . (۱۸) (عام) اقبال جرم کرانے کے لئے پولس کا ملزم پر سختی کرنا . (۱۹) گرم کرنا .

To sweat blood : زیادہ کام کرنا ؛ بہت زیادہ پریشان ہونا .

Sweat-band : (n) (ہیٹ وغیرہ کا) چمڑے کا استر .

Sweat-bee : (n) شہد کی مکھی کی ایک جنس .

Sweat-board : (n) جہاز کا اندرونی چوبی تختہ جو مال کو جہاز کی آہنی چادروں سے لگنے سے روکتا ھے .

Sweat-box : (n) (۱) قیدیوں کو بند کر کے ان سے استفسار کرنے کی چھوٹی کوٹھری . (۲) وہ بکس جس میں چمڑا ، انجیر وغیرہ سڑائی جاتی ہیں .

Sweat-duct : (n) پسینے کی نالی ؛ قنات پسینہ ؛ مجری العرق .

Sweat gland : (n) غدہ عرقیہ ؛ غدود پسینہ .

Sweat-house : (n) (۱) شمالی امریکی انڈین اور دوسرے قبائلیوں کا وہ گھر جس میں گرم ہوا یا بھاپ سے غسل کرتے ہیں . (۲)وہ کمرہ جس میں کھال سڑائی جاتی ھے .

Sweat-joint : (n) ٹانکا ہوا جوڑ .

Sweat lodge : (n) شمالی امریکی انڈین کا حمام گرم .

Sweat out : (v) (۱) برداشت کرنا . (۲) بڑی مشکل سے راہ نکالنی .

Sweat pants : (n) کھلاڑیوں کی پتلون جس کی مہری میں الاسٹک لگی رہتی ھے .

Sweat pores : (n) (تشریح) عروقی مسام .

Sweat proof : (a) پسینہ روک .

Sweat room : (n) وہ کمرہ جہاں تمباکو میں خمیر اٹھایا جاتا ھے .

Sweat scraper : (n) گھوڑے کے جسم سے پسینہ اور مٹی وغیرہ پوچھنے کا آلہ .

Sweat shirt : (n) بے کالر اور آستینوں والی بنیان ؛ سوتی سوئٹر .

Sweat shop : (n) دکان جس میں نوکروں کا خون چوسا جاتا ھے .

Sweater : (n) (۱) محنت کرنے والا ؛ مشقت کرنے والا ؛ عرق ریزی کرنے والا . (۲) جسے بہت زیادہ پسینہ آتا ہو . (۳) عرق آور؛ پسینہ لانے والی . (۴) مزدور یا ملازم کا خون چوسنے والا آقا ؛ برائے نام اجرت پر بہت زیادہ کام لینے والا . (۵) طلائی سکے کو رگڑ کر ان میں سے دھات کھرچ لینے والا . (٦) سوئٹر ؛ موٹی بٹن دار اونی بنیان . (۷)(چمڑے ، تمباکو وغیرہ کو) سڑانے والا .

Sweater girl : (n) لڑکی جس کے جسم کا اوپری حصہ بہت متناسب تراش خراش کا ہو

Sweatered : (a) سوئٹر پہنے ہوئے .

Sweatful : (a) (۱) پسینہ لانے والا ؛ عرق آور . (۲) گرم ؛ بہت زیادہ

گرم ۔ (۲) پر مشقت ؛ کٹھن ۔ (۴) عرق آلود ؛ پسینے میں تر ۔ (۵) پسینے کا سا ۔ (۶) جسے پسینہ آ رہا ہو ۔

**Sweatily : (adv.)** عرق ریزی سے ؛ بڑی مشقت سے ؛ بہت محنت کے ساتھ ۔

**Sweatiness : (n)** عرق آلود ہونا ؛ پسینے کا سا ہونا ۔

**Sweating : (n)** (۱) پسیجنا ۔ (۲) نیم بیگاری ۔ (۳) ٹانکا لگانا ۔

**Sweating bath : (n)** گرم پانی کا غسل جو پسینہ لانے کے لئے دیا جائے ؛ حمام گرم ؛ گرمابہ ۔

**Sweating-house : (n)** دیکھو Sweat-house

**Sweating-iron : (n)** گھوڑے کا پسینہ پوچھنے کا کھریرا ؛ کھرچنی ۔

**Sweating-room : (n)** (۱) ترکی حمام میں وہ کمرا جو پسینہ لانے کے لئے ہوتا ہے ۔ (۲) وہ کمرہ جس میں پنیر سکھائی جاتی ہے ۔

**Sweating-sickness : (n)** (۱) ایک وبائی بیماری (بخار) جو پندرھویں اور سولہویں صدی عیسوی میں انگلستان میں پھیل گئی تھی ۔ (۲) موسمی بخار ؛ ملیریا ۔

**Sweating system : (n)** برائے نام اجرت پر بہت زیادہ کام لینے کا نظام ؛ نظام بیگار ۔

**Sweatless : (a)** بے پسینہ کا ؛ بے عرق ۔

**Sweaty : (a)** دیکھو Sweatful

**Swede : (n) [MLG, MDU.]** (۱) سویڈی ؛ سویڈن کا باشندہ ۔ (۲) بڑی قسم کا شلجم ۔

**Swedenborgian : (a) [f. name of Emanuel Swedenborg.]** سویڈن برگی ؛ انا سوئل سویڈن برگ کا یا اس سے متعلق ۔

**Swedenborgian : (n)** کلیسائے جدید کا پیرو ؛ سویڈن برگ کا مقلد ؛ (اس کا قائل کہ انسان میں خدائی صفات موجود ہیں اور ان کا کامل مظہر حضرت عیسیٰ کی ذات تھی ؛ مذہب کی اصل الٰہیات کے عقائد یا عبادات نہیں ہیں بلکہ خدا کی محبت اور انسان کی محبت اور خدمت ہے یہ مذہب کلیسائے جدید (Newchurch) کہلاتا ہے ۔

**Swedenborgianism / Swedenborism : (n)** مذہب کلیسائے جدید ؛ مذہب سویڈن برگ ۔

**Swedish : (a) [f. 'Sweden'.]** سویڈی ؛ سویڈن کا ۔

**Swedish : (n)** سویڈی ؛ سویڈن کا باشندہ ؛ سویڈی زبان ۔

**Swedish drill : (n)** ایک عضلاتی ورزش (بطور علاج) ۔

**Swedish fly : (n)** ایک چھوٹی مکھی جو گیہوں کو برباد کر دیتی ہے ۔

**Swedish gymnastics : (n)** دیکھو Swedish drill

**Swed movement : (n)** دیکھو Swedish drill

**Swedish punsch/ - punch : (n)** سویڈن کی میٹھی زرد رنگ کی شراب ۔

**Swedish turnip : (n)** بڑی قسم کا شلجم ۔

**Sweel : (v) [ME.'Swedellen'.]** دیکھو Swaddle

**Sweel : (v) [of Scand origin.]** (۱) (پانی کا) چکر کھانا ؛ بھنور پڑنا ۔ (۲) دیکھو Swirl ۔

**Sweeny : (n) [G.'Schweine'.]** (۱) موکھا ؛ (گھوڑے کی) عضلات خصوصاً کندھے کے پٹھوں کی سستی ۔ (۲) اکڑ ؛ خود پسندی ؛ غرور ۔

**Sweep : (n)** (۱) جھاڑنا ؛ جھاڑو دینا ؛ صاف کرنا ؛ صفائی ؛ جھاڑو دینے کا عمل ۔ (۲) سبک رفتاری (انسان یا جانور کی) ۔ (۳)تیزی سے چلنا ؛ فراٹے بھرنا ۔ (۴) بازو گھما کر یا کوئی اوزار گھما کر دائرہ یا قوس بنانا ۔ (۵)مسلسل دائروی حرکت ۔ (۶) (علم النجوم) مشاہدہ ؛ رصد ؛ ارصاد ۔ (۷) (کپڑے ، ہاتھ ، برش وغیرہ سے) پوچھنا ۔ (۸) (تاش کے کھیل کیسنیو میں) تمام پتوں کو ملانا ؛ (وہسٹ میں) سب ہاتھ جیت لینا ۔ (۹) (طبیعیات) حرّی توازن کا مستقل ہونا ۔ (۱۰) زد ؛ پہنچ ؛ رسائی کی حد (نظر یا ادراک کی) ؛ دوربین (چال درانتی وغیرہ کی) ۔ (۱۱) خط منحنی ؛ انحنا ۔ (۱۲) محراب کا انحنا ؛ محراب ۔ (۱۳) نیم دائروی تختہ جو مکان کے آگے شہتیر پر لگا رہتا ہے اور اسے سہارا دیتا ہے ؛ اسی قسم کا تختہ جس پر توپ جاتی ہے ۔ (۱۴) کسی گھر کا ٹیڑھا یا خمیدہ رستہ ۔ (۱۵) جھاڑن ؛ سونا یا چاندی کا گرد جو سُنار کی دکان کی صفائی میں نکلے ۔ (۱۶) چٹھی ڈالنے کا وہ طریقہ جس میں ہر شخص کچھ رقم جمع کرتا ہے اور جس کے نام چٹھی نکلے وہ کل روپیہ لے لیتا ہے ۔ (۱۷)دیکھو Almond-furnace ۔ (۱۸) ڈھینکلی ؛ ڈھینکلی کا تھم ۔ (۱۹) متعدد قسم کے بیرم ۔ (۲۰) پون چکی کا باد گیر ؛ پن چکی کی چرخی ۔ (۲۱) لمبا چپو ؛ ڈانڈ ۔ (۲۲) سمندر کی تہ میں بارودی سرنگ بچھانے

میں لگنے والی تار کی لمبائی ۔ (۲۳) بہت بڑا دائرہ کھینچنے والا پرکار ۔ (۲۴) جھاڑو دینے والا ؛ جھاڑنے والا ۔ (۲۵) دود کش جھاڑنے والا ۔ (۲۶) (عام) بد ذات ؛ بد معاش ؛ بد نام زمانہ شخص ۔ (۲۷) چوراہے کا مہتر ؛ چوپڑ کا جا روب کش ۔ (۲۸) یونیورسٹی کے طالب علموں کے کمرے کی دیکھ بھال کرنے والا نوکر ۔ (۲۹) ٹوٹ پڑنا ۔ (۳۰) ڈھال ؛ چوڑا موڑ (کسی چیز کا) ۔ (۳۱) (دھات کی ڈھلائی میں استعمال ہونے والا) ایک محرك اوزار جس سے چیزوں کی شکل خواہش کے مطابق بناتے ہیں ۔

A general (now always) a clean sweep : (پرانا فرنیچر وغیرہ ،پرانے ملازمین وغیرہ کو) ایک دم سے الگ کر دینا ۔

The sweep : رائفل بریگیڈ ۔

Sweep : (v) [ME. 'Swepe'.] (۱) سبك رفتاری سے چلنا یا گزرنا ؛ سبك پروازی سے اڑنا یا گزرنا ۔ (۲) فراٹے بھرنا ؛ آندھی کی طرح چلنا ؛ نہایت تیزی سے چلنا یا دوڑنا ۔ (۳) ٹوٹ پڑنا ۔ (۴) شان سے چلنا ؛ شاہانہ چال چلنا ؛ دنبالہ کی طرح گھسٹنا ۔ (۵) دوڑنا ؛ (نظر وغیرہ کا) دوڑ جانا ۔ (۶) تیزی سے گھومنا ؛ مڑنا (خط ہلالی میں) ۔ (۷)ڈھلوان ہونا ۔ (۸) تیزی سے گھمانا یا پھرانا ۔ (۹)تیزی سے اپنے ساتھ لے جانا ؛ بہا لے جانا ؛ اڑا لے جانا ۔ (۱۰) خاتمہ کر دینا ۔ (۱۱) تیزی سے عبور کر جانا ؛ کسی مقام سے گزرتے چلے جانا ۔ (۱۲) نظر دوڑانا؛ ہاتھ پھیرنا ۔ (۱۳) ادھر سے ادھر تك دیکھ ڈالنا ؛ اندر تك کھنگال ڈالنا ۔ (۱۴) (توپ خانے وغیرہ کا) اپنی زد میں رکھنا ؛ (میدان وغیرہ میں) ادھر سے ادھر تك گولے برسانا ؛ گولہ باری کر کے صفایا کر دینا ۔ (۱۵)(سڑك وغیرہ کو) جھاڑنا ؛ جھاڑو دینا ؛ صاف کرنا ؛ صفائی کرنا ؛ لمبے چپو یا پتوار سے کھینا (کشتی وغیرہ) ۔ (۱۶)حرکت دینا (ہلالی خط میں) ؛ پھرانا یا گھمانا (ہاتھ وغیرہ) ۔ (۱۷) دھکا دینا ؛ دھکا دے کر نکال دینا ۔ (۱۸) (مجازاً) زبردستی نکال دینا (کسی جگہ سے) ۔ (۱۹) جھاڑ کر لے جانا (کسی خاص طرف یا جگہ) ؛ اکٹھا کر کے لے جانا ؛ ایك ساتھ پہنچانا ۔ (۲۰) (مجازاً) وسعت میں لینا ؛ شامل کرنا ؛ سمیٹ لینا ۔ (۲۱) ایك ساتھ یا ایك ہی ہلے میں لے لینا ۔ (۲۲) شاندار دنبالے کی طرح ہونا ؛ دنبالہ ہونا ۔ (۲۳) کسی سطح کے اوپر گھسیٹنا یا گھسٹنا ۔ (۲۴) پانی میں رسی وغیرہ کو کھینچنا (کوئی ڈوبی ہوئی چیز کو نکالنے کے لئے) ۔ (۲۵)ساز کے تار پر انگلیاں پھیرنا ؛ تار کو چھیڑنا ۔ (۲۶) خط کھینچنا ۔ (۲۷) پھیلنا ؛ پھیلا ہوا ہونا ۔ (۲۸)برف ہٹا کر پتھر کنڈلی (Curling stone) کا راستہ بنانا (ڈھلائی میں) ۔ (۲۹) متحرك اوزار کے ذریعہ سانچہ بنانا ۔

To sweep a constituency/ -the country : بھاری اکثریت سے ووٹ حاصل کرنا ۔

To sweep one off one's feet : کسی کی فوری اور بے چوں و چرا حمایت ؛ رضا مندی یا قبولیت حاصل کرنا ۔

To sweep the board : دیکھو Board

To sweep the deck : جہاز کے عرشے کو صاف کر دینا (توپ خانہ سے یا موج کے ذریعہ) ۔

To sweep the horizon : افق پر نظر دوڑانا ؛ ادھر سے ادھر تك دیکھنا ۔

To sweep the sea : سمندر کو (دشمنوں سے) صاف کر دینا ۔

To sweep the stakes : قرعہ لاٹری میں کل بازی جیت لینا ۔

To sweep the table : دیکھو To sweep the board

Sweep-back : (n) ہوائی جہاز کے پہلو اور بازو کے بیچ کا زاویہ ۔

Sweep chimney : (n) دیکھو Chimney-sweep

Sweep hand : (n) ٹائم پیس کی سکنڈ سوئی جو دوسری سوئیوں کی ہم مرکز ہوتی ہے ؛ ہم مرکز سکنڈ سوئی والی ٹائم پیس ۔

Sweep-net : (n) (۱) مچھلی پکڑنے کا لمبا جال ؛ مہا جال ۔ (۲) وہ جال جس سے حشراتیات کے ماہر تیتری وغیرہ پکڑتے ہیں ؛ تیتری جال ۔

Sweep of the tiller : (n) مدور فریم جس پر جہاز کا سکان رکھا جاتا ہے ۔

Sweep-saw : (n) کماندار آرا ؛ گھوم آرا ۔

Sweep-second : (n) دیکھو Sweep-hand

Sweep seine : (n) دیکھو Sweep-net

Sweep-smelter : (n) جھاڑن کو گلا کر دھات نکالنے والا ۔

Sweep stake/ Sweepstake : (n) (۱) چٹھی ڈالنے کا وہ طریقہ جس میں ہر شخص کچھ رقم جمع کرتا ہے اور جس کے نام چٹھی نکلے وہ کل روپیہ لے لیتا ہے ؛ قرعہ لاٹری ؛ ایسی لاٹری یا دوڑ کا انعام ۔ (۲) گھڑ دوڑ میں بازی لگانے کا وہ

کھینچا جا سکے ۔ (۱۱) صحت بخش : مفید ۔ (۱۲) عمدہ : خوفناک : قیامت کا : بلا کا شدید ۔

At one's own seet will : (۱) اپنی مرضی کے مطابق : اپنی خواہش سے : جس طرح یا جب اپنا دل چاہے ۔ (۲) اٹکل پچو ۔

To be sweet upon : (مخالف جنس کا) گرویدہ ہونا : فریفتہ ہونا ۔

Sweet : (adv.) شیرینی کے ساتھ : مٹھاس کے ساتھ : نرم لہجے میں : شیریں آواز میں : اچھی طرح ۔

Sweet almond : (n) بادام شیریں : بادام جس کا تیل شیریں ہوتا ہے ۔

Sweet almond oil: روغن بادام شیریں ۔

Sweet-and-sour : (a) تلخ و شیریں : جس میں چینی اور سرکہ یا لیموں کا رس ہو ۔

Sweet-and-sour : (n) کھٹی میٹھی چٹنی لگایا ہوا گوشت ۔

Sweet and twenty : (n) بیس (۲۰) سال کی عمر ۔

Sweet apple : (n) (۱) امریکا کے گرم حصے کی ایک سدا بہار جھاڑی ۔ (۲) اس کا پھل ۔

Sweet-basil : (n) ریحان : نازبو ۔

Sweet bay : (n) لارل : ایک پودا جس کی پتیاں چمکدار ہوتی ہیں ۔

Sweet bay laural : (n) دیکھو Sweet bay

Sweet bow : (n) سیب کی ایک قسم ۔

Sweet bread : (n) (۱) بچھڑے کے غدود جو کھانے میں بہت مزیدار سمجھے جاتے ہیں ۔ (۲) لبلبہ ۔ (۳) گلے کے غدود ۔

Sweet-brier/ -briar : (n) بسلۂ گلاب : نسترن : خوشبودار جنگلی گلاب ۔

Sweet-cake : (n) ایک قسم کا کیک جس کا اہم عنصر چینی ہوتی ہے ۔

Sweet-calabash : (n) جزائر غرب الہند کا گل صلیب جس میں سیب کے سائز کے پھل لگتے ہیں جنہیں کھایا جاتا ہے ۔

Sweet chestnut : (n) شاہ بلوط : کستانہ ۔

طریقہ جس میں ہر شخص کچھ رقم جمع کرتا ہے اور جس کی چٹھی میں جیتنے والے اور دوسرے نمبر کے گھوڑے کا نام نکلتا ہے ان میں کل رقم تقسیم کر دی جاتی ہے ۔

Sweepage : (n) جھاڑن : پوچھن ۔

Sweepdom : (n) دود کش صاف کرنے والوں کی جماعت ۔

Sweeper : (n) (۱) جاروب کش ۔ (۲) جاروب کشی کی مشین ۔ (۳) بارودی سرنگ صاف کرنے والا جہاز ۔ (۴)سمیٹنے والا ۔

Sweeping : (n) (۱) سبک رفتاری سے چلنا یا گزرنا ۔ (۲) جھاڑو دینا : صفائی ۔ (۳) زیر آب تلاش کرنا (خصوصاً بارودی سرنگ کو) ۔ (۴) کسی سطح یا انحنا پر حرکت ۔ (۵)لمبے چپو سے کشتی کھینا ۔ (۶)جھاڑن : گردو غبار ۔ (۷) (مجازاً) واہیات : بکواس : پتلی تنبولی : گنوار دل ۔

Sweeping : (a) (۱) بے جاحد تک عام یا وسیع ۔ (۲) وسیع : جامع ۔ (۳) کامل : بنیادی : اساسی ۔

Sweepingly : (adv.) بے جاتعمیم کے ساتھ ۔

Sweepingness : (n) بے جا تعمیم ۔

Sweepswinger : (n) کھویّا : کشتی چلانے والا ۔

Sweepwasher : (n) سنار کی دکان کے جھاڑن سے سونا چاندی نکالنے والا ۔

Sweepy : (a) وسیع : بے جا حد تک پھیلا ہوا ۔

Sweet : (n) (۱) مٹھائی : شیرینی : میٹھی گولی : نقل ۔ (۲) (جمع) میٹھا : میٹھا کھانا : مشروب ۔ (۳) میٹھی شراب ۔ (۴)خوشبودار چیز ۔ (۵) خوشبودار ۔ (۶) راحت : فرحت : مسرت : فرحت بخش چیز : خوشگوار تجربہ : زندگی کا خوشگوار حصۂ راحت ۔ (۷) محبوبہ : معشوقہ: پیارے : پیاری ۔ (۸) (جمع) مزے ۔

Sweet : (a) [OE.'Swete'.] (۱) میٹھا : شیریں ۔ (۲) خوشبودار : خوشبو ۔(۳) سریلا : شیریں : خوش آواز : خوش الحان ۔ (۴) میٹھا (پانی) : تازہ : اچھا : جس کا مزہ اور بو خراب نہ ہو ۔ (۵) خوش گوار : دلکش : دل آویز : دلپذیر : پیارا ۔ (۶) خوش مزاجی : لطف و عنایت کا : نرم : نرمی کا : ملائم ۔ (۷)(بول چال) خوبصورت : حسین : خوش ادا ۔ (۸) شیرینی کا دلدادہ ۔ (۹) مہربان : نیک دل ۔ (۱۰) سبک رفتار : ہنر مند : (کمان) جو آسانی سے

Sweet chocolate : (n) شکر ملی چاکلیٹ ۔

Sweet corn : (n) مکئی کی ایک قسم ۔

Sweet-cup : (n) گل صلیب کی مختلف قسمیں ۔

Sweet-curd : (n) پستہ شیر (جو بچھڑے کے معدے سے نکالا جاتا ھے) سے بنی (پنیر) ۔

Sweet-fern : (n) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Sweet field / -veld : (n) [S. Afr. DU. 'Zoetveld'.] (جنوبی افریقہ) کھیت جس میں غلے ، سبزیاں وغیرہ اگائی جاتی ہیں ۔

Sweet flag : (n) ایک قسم کی بوٹی ۔

Sweet-gale : (n) دلدلی حنا ۔

Sweet-going : (n) مزے کا سفر (اچھی سڑک پر یا اچھی گاڑی میں) ۔

Sweet-grass : (n) گھاس ؛ بوٹی ۔

Sweet-john : (n) پتلی پتیوں کا پودا جس میں رنگ برنگ کے گچھے دار پھول آتے ہیں ۔

Sweet-lipped/ -lipt : (a) شیریں زبان ؛ شیریں دہن ۔

Sweet-maize : (n) دیکھو Sweet-corn

Sweet-mart : (n) نیولے کی قسم کا ایک جانور جس کا سمور بہت قیمتی ہوتا ھے ۔

Sweet-milk : (n) تازہ دودھ ۔

Sweet-mouthed : (a) شیریں زبان ؛ شیریں دہن ۔

Sweet oil : (n) خوش ذائقہ اور خوشبو دار تیل ؛ خصوصاً روغن زیتون ۔

Sweet olive : (n) ایک سدابہار ایشیائی جھاڑی یا چھوٹے جنس کا درخت ۔

Sweet orange : (n) جنوبی چین یا جنوب مشرقی ایشیا کے دوسرے حصوں میں پائی جانے والی نارنگی کی ایک قسم ۔

Sweet pea : (n) باغ کا ایک سالا پودا جس میں خوشبودار شوخ رنگ کے پھول آتے ہیں ۔

Sweet pepper : (n) لال مرچ کی بعض قسمیں ۔

Sweet-pickle : (v) (گوشت کو) نمک اور چینی کے محلول میں محفوظ کرنا ۔

Sweet potato : (n) شکر قند ۔

Sweet-reed : (n) (۱) ہندوستانی نرسل ۔ (۲)(افریقہ) گھاس کی بعض قسمیں جن میں باجرے اور چینی گنے کے پودے شامل ہیں ۔

Sweet-roast : (v) (کچدھات کو) اس قدر گرم کرنا کہ گندھک آرسینک اور دوسرے پرّاں مادے نکل جائیں ۔

Sweet roll : (n) (۱) کافی ملا ہوا کیک یا میٹھی چھوٹی روٹی ۔ (۲)میٹھا کلچا ۔

Sweet-root : (n) ملیٹھی ؛ اصل السوس ۔

Sweet-rush : (n) اوخز ؛ گور گیاہ ۔

Sweet-scabious : (n) ایک قسم کی یوروپی بوٹی جو امریکا میں پائی جاتی ھے ۔

Sweet-scented : (a) خوشبودار ۔

Sweet-sedge : (n) دیکھو Sweet flag

Sweet-smelling : (a) خوشبو دار ۔

Sweet-sop : (n) (۱) امریکا کے گرم حصے کی ایک سدابہار جھاڑی ۔ (۲) اس کا پھل ۔

Sweet-spoken : (a) شیریں دہن ؛ خوش کلام ۔

Sweet-stuff : (n) مٹھائی ۔

Sweet-sultan : (n) باغ کے ایک پھول کا نام ۔

Sweet-sweet : (a) [Imitative.] (۱) پر شور زندہ دل ۔ (۲) جان ڈالنے والا ؛ تسکین بخش ۔

Sweet-sweet : (n) چیں چیں ؛ چوں چوں کی آواز ۔

Sweet talk : (n) خوشامد ؛ للو پتو ؛ پھسلانا ۔

Sweet-talk : (v) خوشامد کرنا ؛ پھسلانا ؛ بہلانا ۔

Sweet tangle : (n) ایک قسم کی بحری گھاس جس سے شیرہ بنایا جاتا ہے ۔

Sweet temper : (n) خوش مزاجی ۔

Sweet thorn : (n) جنوبی افریقہ کا ایک خار دار درخت ۔

Sweet-tooth : (n) مٹھائی کا شائق ۔

Sweet-toothed : (n) مٹھائی کا شائق ۔

Sweet water : (n) (۱) میٹھا پانی (جس میں نمک نہ ہو) دریائی ۔ (۲) گلائسیرول کا پتلا محلول ۔ (۳) چینی کا محلول جو چینی کے تصفیے میں پائی جانے والی فاضل چینی سے بنتا ہے ۔

Sweet-water : (n) سفید انگور : ایک قسم کا انگور جو حرارت خانے میں پیدا ہوتا ہے ۔

Sweet-water : (a) میٹھے پانی کا : دریائی : کنویں کا ۔

Sweet-william : (n) قرنفل شاعر : باغ کا ایک پودا جس کے پھول گچھے دار اور رنگ برنگ کے ہوتے ہیں ۔

Sweet willow : (n) ایک قسم کی مہندی : دلدلی حنا ۔

Sweet-wort : (n) خوش ذائقہ شعیرے کا زلال یا آش ۔

Sweeten : (v) (۱) میٹھا ہونا : میٹھا کرنا : چینی وغیرہ ملانا ۔ (۲) خوشبو دار بنانا : خوشگوار بنانا : دلکشی یا لطف پیدا کرنا ۔ (۳) خوش الحان بنانا : سریلا بنانا ۔ (۴)لطیف بنانا ۔ (۵)آرام دینا : تخفیف کرنا ۔ (۶)خوشامد یا رشوت سے راضی کرنا : رشوت دینا : پھسلانا ۔ (۷) آسانی سے اور روانی سے چلانا ۔ (۸)(طباعت ، نقشہ کشی) ہلکا کرنا ۔ (۹)(زمین کو) زرخیز بنانا ۔ (۱۰) (عام) (تاش) بازی بڑھانا : (نیلام میں) محض قیمت بڑھانے کے لئے بولی دینا : (مالیات) مزید ضمانت لے کر قرض کی کفالت بڑھانا ۔ (۱۱) میٹھا ہونا : شیریں ہونا ۔ (۱۲) نرمی پیدا کرنا ۔

Sweetener : (n) میٹھا کرنے والا : شیریں بنانے والا ۔

Sweetening : (n) میٹھا بنانا : شیریں بنانا : شیریں بنانے والا : مٹھاس : میٹھی چیز جو کھانے میں ڈال کر کھائی جائے ۔

Sweetening : (n) شیریں بنانے والا ۔

Sweetheart : (n) (۱) عاشق : معشوق ۔ (۲) پیاری : پیارا ۔

Sweetheart : (v) (۱) معاشقہ کرنا ۔ (۲) معشوق بنانا ۔

Sweethearting : (n) معاشقہ کرنا : عشق کرنا ۔

Sweethearts : (n) سر والا : ایک قسم کی گھاس جو کپڑوں میں چمٹ جاتی ہے ۔

Sweetie : (n) (۱) مٹھائی : شیرینی ۔ (۲) میٹھا کیک وغیرہ ۔ (۳)معشوق : عاشق ۔

Sweeting : (n) (۱) پیارا : پیاری : عزیز ۔ (۲) میٹھا سیب ۔

Sweetish : (a) میٹھا میٹھا : میٹھا سا : پیارا سا ۔

Sweetishness : (n) میٹھا میٹھا سا ہونا : پیارا سا ہونا ۔

Sweetless : (a) بے مٹھائی کا : بے شیرینی کا ۔

Sweetly : (adv.) (۱) شیریں آواز میں ، نرم لہجے میں ۔ (۲) اچھی طرح ۔ (۳) خوشگوار طور پر : اطمینان بخش طور پر ۔ (۴)دلبرانہ : دلفریبی سے ۔ (۵) خوبی سے : نزاکت سے : عالی ہمتی سے ۔ (۶) آسانی سے : شائستگی سے ۔

Sweetmeat : (n) (۱) مٹھائی ۔ (۲) نفیس سیاہ وارنش والے چمڑے پر وارنش کی پہلی تہ : ایک قسم کی وارنش جو چرم سازی میں کام آتی ہے ۔ (۳) ایک قسم کا گھونگا ۔

Sweetness : (n) (۱) مٹھاس ۔ (۲) شیرینی (آواز وغیرہ کی) ۔ (۳)عمدہ خوشبو ۔ (۴) دلکشی ۔ (۳) نرمی : خوبصورتی : خوش ادائی ۔

Sweetness and light : (n) (۱) حسن اور ادراک کا امتزاج ۔ (۲) تلطف : دلآویزی : دلوائی ۔

Sweetshop : (n) قند کی دکان ۔

Sweetweed : (n) جزائر غرب الہند اور امریکا کے گرم حصوں میں پائے جانے والے پودوں کی دو قسموں میں سے ایک ۔

Sweetwood : (n) جزائر غرب الہند اور امریکا کے گرم حصوں میں پائے جانے والے بعض قسم کے درخت یا پودے جن کی لکڑیاں قیمتی ہوتی ہیں : ان پودوں یا درختوں کی لکڑی ۔

Sweetwood bark : (n) جزائر غرب الہند کی ایک جھاڑی کی خوشبودار چھال جو بطور مقوی دوا کے استعمال ہوتی ہے یا خوشبو کے لئے جلائی جاتی ہے ۔

Sweety : (n) دیکھو Sweetie

**Swell : (n)** (۱) (سمندر کی لہروں کا) طوفان کے بعد اٹھنا اور گرنا : چڑھاؤ اتار ۔ (۲) چڑھاؤ : ابھار : ٹیلہ : پہاڑی ۔ (۳)(آواز کا) چڑھاؤ : الاپ : سُر کا اتار چڑھاؤ ۔ (۴)آرگن باجے میں وہ صندوق جس کی نلکیوں کے کھولنے بند کرنے سے سُر کو اونچا نیچا کرتے ہیں ۔ (۵)(بول چال) استاد : استاد فن ۔ (۶) بڑا آدمی : ٹھاٹھ کا آدمی : بانکا ۔ (۷) کپڑا بننے کی مشین کے نال بکس کا ایک پرزہ ۔

**Swell : (a)** (۱) اعلیٰ درجے کا : اونچا : بڑھیا : شاندار : عمدہ ۔ (۲) بہت پر تکلف : طرح دار : ٹھاٹھ کا : بڑھیا (لباس وغیرہ) چھیلا بنا ہوا : ٹھاٹھ کے کپڑے پہنے ۔

**Swell : (v) [OE. 'Swellan'.]** (۱) پھول جانا : سوج جانا : ورم آجانا : آماس ہو آنا ۔ (۲) پھلانا : سجانا ۔ (۳) پھیلنا : بڑھنا : ابھرنا ۔ (۴) پھیلانا : بڑھانا : ابھارنا ۔ (۵) (پانی ، مد وغیرہ کا) اٹھنا : سطح سے بلند ہونا ۔ (۶) (آواز کا) بڑھنا : تیز ہونا ۔ (۷) (مجازاً) (احساس یا جذبے کا) ابھرنا : جذبات کا وفور ہونا ۔ (۸) (انسان یا دل کا) ایسے جذبے سے پھول جانا ۔ (۹) پھلانا (جذبات یا احساسات سے) ۔ (۱۰) غرور دکھانا : غصہ ہونا : خفا ہونا ۔ (۱۱) مغرور ہونا : اکڑ کر چلنا ۔

**Swell- :** جزو ترکیبی بمعنی "پھولا ہوا" ۔

**Swell-box : (n)** (آرگن باجے میں) سروں کو اونچا نیچا کرنے کا صندوق : اتار چڑھاؤ پیٹی ۔

**Swell-butted : (a)** (درخت) جو جڑ کے پاس بہت زیادہ موٹا ہو ۔

**Swell dash : (n)** ایسی علامت ~◇~ جو طباعت میں صفحہ کی نشاندہی کے لئے یا کالموں کے درمیان فرق ظاہر کرنے کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔

**Swell-fish : (n)** کُپا مچھلی : ایک طرح کی مچھلی جو پھول کر کپے کی طرح ہو جاتی ہے ۔

**Swell-front : (n)** (۱) (مکان ، دروازے والے صندوق کا) آگے نکلا ہوا قوسی رخ یا حصہ ۔

**Swell-head : (n)** (مجازاً) نخوت : کبر نفس : بے جا غرور : تکبر ۔

**Swell-mob : (n)** سفید پوش جیب کترے (جو شریفوں کی سی وضع اور لباس رکھتے ہیں) ۔

**Swell-mobsman : (n)** سفید پوش جیب کترا ۔

**Swell-organ : (n)** ارغنون باجے کی پرنوں کا سیٹ جو Swell-box میں ہوتا ہے ۔

**Swell-pedal : (n)** وہ پیڈل (پیر سے دبانے کا بیرم) جس سے Swell-box کے پردوں کو چھیڑتے ہیں ۔

**Swell-piece : (n)** (لکڑی وغیرہ کا) ٹکڑا جس کی سطح محدب ہو ۔

**Swell-shark : (n)** (۱) ایک قسم کی شارک مچھلی جو امریکا میں بحرالکاہل پر ملتی ہے ۔ (۲) کیلیفورنیا میں پائی جانے والی شارک مچھلی جو پکڑے جانے پر اپنے جسم کو پھلا لیتی ہے ۔

**Swell toad : (n)** بعض قسم کی سمندری مچھلیاں جو اپنا جسم پھلا کر تقریباً گول ہو جاتی ہیں اور پیٹ کو اوپر کر کے پیٹھ کے بل تیرتی ہیں ۔

**Swellbelly : (n)** جنوبی امریکا میں پائی جانے والی ایک قسم کی مچھلی ۔

**Swelldom : (n)** اہل فیشن کی سوسائٹی : ٹھاٹھ کے لوگ ۔

**Swelled : (a)** (۱) سوُجا ہوا : پھُولا ہوا : متورم ۔ (۲) دیکھو Swell-head ۔

**Swelled head : (n)** دیکھو Swell head

**Swelled-headed : (a)** بے جا مغرور : متکبر ۔

**Swelled-headedness: (n)** بے جا غرور : متکبر ۔

**Sweller : (n)** پھُلانے والا : ابھارنے والا : پھیلانے والا ۔

**Swelling : (n)** (۱) پھولنا : سوجنا ۔ (۲) سوجن : ورم : آماس : گومڑ ۔ (۳) پھیلنا : پھیلاؤ ۔

**White swelling :** ایک قسم کا ورم جس میں سرخی نہیں ہوتی ہے (خصوصاً) دق کا وجع مفاصل ۔

**Swelling : (a)** (۱) بڑھنے والا : پھولنے والا ۔ (۲) پھولا ہوا : ابھاردار ۔ (۳) خود پسند : مغرور : متکبر ۔ (۴) شدید احساس والا ۔ (۵) بیجا طور پر پر تکلف : طمطراق کا ۔

**Swellingly : (adv.)** (۱) خود پسندی سے : متکبرانہ طور پر ۔ (۲) پھیلتے ہوئے : بڑھتے ہوئے ۔

**Swellish : (a)** (۱) چھیلوں کا سا ۔ (۲) بہت پر تکلف : ٹھاٹھ کا : بڑھیا : طرحدار ۔

**Swellishness : (n)** بہت پر تکلیف ہونا : طرحداری : ٹھاٹھ کا ہونا ۔

Swelp : 'So help' کی بگڑی ہوئی شکل۔

Swelt : (v) [OE. 'Sweltan'.] (۱) (بولی) مرنا : ہلاک ہو جانا : فنا ہو جانا۔ (۲) مغلوب ہو جانا : غش میں آ جانا : بے ہوش ہو جانا۔ (۳) گرمی سے بے ہوش ہو جانا۔ (۴)مار دینا۔ (۵) دھوپ میں تپنا۔

To swelt one's heart : انتہائی کوشش کرنا۔

Swelter : (v) (۱) گرمی سے تونسنا : گرمی کی وجہ سے پسینے میں تر ہونا یا مضمحل ہونا۔ (۲) نہایت گرم ہونا : تپنا۔ (۳)(زہر) اُگلنا۔

Swelter : (n) (۱) شدید گرمی : تپش۔ (۲) بے ترتیب مجمع یا ڈھیر۔ (۳) جانفشانی : سخت پریشانی۔

Sweltered : (a) (۱) پسیجا ہوا۔ (۲) پسینے میں نہایا ہوا۔

Sweltering : (a) (۱) بے حد گرم : تپتا ہوا۔

Sweltering : (adv.) گرمی کی شدت کے ساتھ : تپتے ہوئے۔

Swelteringly : (adv.) دیکھو Sweltering

Sweltery : (a) (۱) (موسم) جس میں گرمی اور امس ہو : نہایت گرم۔ (۲) گرمی کی شدت سے مضمحل۔

Swept : (a) دیکھو Sweep

Swept-back : (a) (ہوائی جہاز کا بازو) جس کا خط ناصف پیچھے کی طرف جاتا ہو۔

Swept-up: (a) (بال) اوپر کی طرف آراستہ کیا ہوا۔

Swerve : (n) جھوک : لغزش : انحراف۔

Swerve : (v) [ME.] (۱) جھوک کھانا (اڑتے ہوئے) : ڈگمگانا (چلتے یا دوڑتے ہوئے)۔ (۲) منحرف ہونا : قدم ہٹانا (راہ راست سے، فرض سے)۔ (۳) (گیند کو ہوا میں) جھوک کھلانا۔ (۴) منحرف کرنا۔ (۵) ادھر اُدھر پھرنا : مارا مارا پھرنا۔

Swerveless : (a) غیر منحرف : جس میں ذرا بھی لغزش یا انحراف نہ ہو سکے۔

Swerver : (n) انحراف کرنے والا : لغزش کھانے والا۔

Sweven : (n) [OE. 'Swef(e)n'.] خواب۔

Swift : (n) [OE.] (۱) شمالی امریکا کے بعض سبک رفتار گرگٹ : یورپی چھپکلی۔ (۲) ابابیل کی قسم کا پرند۔ جس کے بازو بہت لمبے ہوتے ہیں اور بہت تیز اڑتا ہے : عوار : سماسہ : کوہی ابابیل۔ (۳) ایک قسم کا پالتو کبوتر۔ (۴)اٹیرن (جس سے سوت کی انٹی بناتے ہیں)۔ (۵)دھنکی کا استوانہ۔ (۶) (طابع کا عامیانہ) تیز رفتار کمپوزیٹر۔ (۷) ایک قسم کا پروانہ۔ (۸) پون چکی کا بادگیر۔ (۹) ایک قسم کی لومڑی۔

Swift : (a) (۱) تیز : تیز رو : تیز رفتار۔ (۲) تیزی کی : پھرتی کی : سریع (حرکت وغیرہ)۔ (۳) جس کے واقع ہونے میں دیر نہ لگے : فوری : عاجل : برجستہ : ہاتھوں ہاتھ۔ (۴) تیز: مستعد۔

Swift : (adv.) تیزی سے : پھرتی سے : فوراً : سرعت سے : ہاتھوں ہاتھ : بر جستہ۔

Swift : (v) رسے سے کسنا : تاننا۔

Swift-foot : (a) تیز رفتار : تیز گام : تیز قدم۔

Swift-foot : (n) تیز رفتار آدمی یا جانور : ایک پرند جو بہت تیز اڑتا ہے۔

Swift-footed : (a) دیکھو Swift-foot

Swift-handed : (a) (۱) پھرتیلا : سبک دست۔ (۲) فوری : عاجل : ہاتھوں ہاتھ۔

Swift-winged : (a) تیز پرواز۔

Swifter : (n) (۱) (بحری) تاننے والا رسا۔ (۲) سب سے نچلے مستول کو کھڑا کرنے والا رسا۔ (۳) رسہ جو کشتی کے گرد مضبوطی کے لئے لپٹا رہتا ہے۔

Swifter : (v) رسے سے تاننا۔

Swiftian : (a) [f. name of Jonathan swift.] جو ناتھن سوئفٹ کا یا اس سے متعلق۔

Swiftlet : (n) چھوٹی قسم کا Swift (پرندہ)۔

Swiftly : (adv.) تیزی سے : پھرتی سے : سرعت سے : فوراً : ہاتھوں ہاتھ: برجستہ۔

Swiftness : (n) (۱) تیزی : تیز رفتاری : پھرتی : سرعت : عجلت (واقع ہونے میں)۔ (۲) پھرتیلا ہونا۔

Swig : (n) [Origin unkn.] (عام) شراب کا لمبا گھونٹ ۔

Swig : (n) (۱) (بحری) رسا چرخی کی رسیاں جو متوازی نہیں ہوتی ہیں ۔ (۲) (بحری) رسے کے حلقے کو کھینچنا ۔

Swig : (v) (عام) غٹاغٹ پینا ۔

Swig : (v) [Origin unkn.] (۱) بھیڑ کے خصیہ دانی کو رسی سے کس کر باندھ کر آختہ کرنا ۔ (۲) (بحری) رسے کے حلقے کو کھینچنا جس کا ایک سرا کسی چیز سے بندھا ہوتا ھے اور دوسرا محرک ہوتا ھے ، اس طرح سے بادبان چڑھانا ۔ (۳) جھونکے کھانا : جھولنا ۔

Swiggle : (v) دیکھو Swig

Swile : (n) [Origin unkn.] سیل :سگ ماہی ۔

Swill : (n) (۱) باورچی خانے کا دھوون جس کو سور پیتے ہیں ۔ (۲) گندہ پانی : موری کا پانی ۔ (۳) غٹاغٹ پینا (شراب) : حد سے زیادہ شراب خواری ۔

Swill : (v) [OE. 'Swillan, Swillian'.] (۱) تریڑا دینا : کھنگالنا : پانی بہا کر یا ڈال کر صاف کرنا ۔ (۲) (کسی سیال شے کا برتن میں) ادھر ادھر حرکت کرنا : آسانی یا تیزی سے بہنا : کسی سطح پر بہنا یا پھیل جانا : آزادی سے بہنا ۔ (۳) ندیدے پن سے پینا : ڈکوسنا ۔ (۴) حد سے زیادہ پلا دینا ۔

Swill : (n) [ME. 'Sqwill, Swill'.] بڑی ٹوکری ۔

Swill bowl : (n) شرابی : مے خوار ۔

Swill-milk : (n) ان گائیوں کا دودھ جن کو باورچی خانے کا دھوون کھلایا جاتا ھے ۔

Swill-tub : (n) (۱) ناند جس میں باورچی خانے کا دھوون رکھا جاتا ھے ۔ (۲) (مجازاً) کثرت سے مے نوشی ۔

Swiller : (n) ڈکوسنے والا : ندیدے پن سے پینے والا ۔

Swilling : (n) (۱) کھنگالنا : تریڑا دینا ۔ (۲) دھوون ۔

Swim : (n) (۱) دوران سر : سر کا چکر ۔ (۲) تیرنا : تیراؤ : شنا : پیرنے کا ایک چکر : ایک بار پیرنا ۔ (۳) دریا کا کنڈ جس میں مچھلیاں کثرت سے ہوں ۔ (۴) (مجازاً) زمانے کی رو یا رفتار واقعات ۔ (۵) (مچھلی کا) ہوا پھکنا ۔ (۶) غشی : بے ہوشی ۔ (۷) بحیرے کا آگے کو نکلا ہوا چپٹا چوکور ماتھا ۔

In the swim : زمانے کی رو میں ۔

In the swim with : ایتلاف یا اتحاد رکھنے والا ۔

Out of the swim : زمانے کی رو کے خلاف ۔

Swim : (v) [OE. 'Swimman'.] (۱) تیرنا : سطح پر بہنا : سطح پر تیرنا ۔ (۲) تیرنا : پیرنا : پیراکی کے مقابلے میں شریک ہونا : تیر کر پار کر جانا ۔ (۳) پیرانا : تیرانا ۔ (۴) سبک رفتاری سے چلنا ۔ (۵) گھومنا : چکر کھانا : چکرانا (سر کا یا چیزوں کا دیکھنے والے کی نظر میں) ۔ (۶) بھر آنا (آنسو) : بھر جانا : ندی بہہ جانا (پانی یا خون کی) ۔ (۷) تیرتی ہوئی چیز پر جانا (۸) (پل کا) یکساں طور پر چلنا ۔ (۹) تیرتا ہوا نظر آنا ۔ (۱۰) ڈوب جانا : خوشی یا غم میں ڈوب جانا ۔ (۱۱) (مجرم کا جرم ثابت کرنے کے لئے) پانی میں ڈبونا (جھوٹ ، سچ کے امتحان کے لئے) ۔ (۱۲) تیرنے کے قابل پانی مہیا کرنا ۔

Sink or swim/ Swim or drawn : جو بھی ہو ۔

To swim against the stream : اکثریت کے خلاف جانا : زمانے کی روکے خلاف جانا ۔

To swim between two waters : دو ناؤ پر پیر رکھنا ۔

To swim with, or , down the stream or tide : اکثریت کا ساتھ دینا : سیلاب کے ساتھ بہنا ۔

Swim : (a) پیراکی کا ۔

Swim-bladder : (n) مچھلی کا ہوا پھکنا ۔

Swim ring : (n) (ربر یا پلاسٹک کا) پیراک حلقہ ۔

Swimmable : (a) قابل پیراکی :جس میں تیرا جا سکے ۔

Swimmer : (n) (۱) پیرنے والا : پیراک : شناور : سباح ۔ (۲) تیرنے والا پرندہ یا جانور ۔ (۳) جانور کا وہ عضو جس کے ذریعے وہ پیرتا ھے : پیراک عضو ۔ (۴) تیرنے والی چیز : (خصوصاً) ترنا (جو بنسی سے بندھا ہوتا ھے) ۔

Swimmeret/ Swimmerette : (n) (کچھوے وغیرہ کے) پاؤں پنجے : شنا پا ۔

Swimmily : (adv.) دوران سر کے ساتھ : سر چکراتے ہوئے ۔

Swimminess : (n) دوران سر ہونا : سر کا چکر کھانا ۔

**Swimming : (n)** (۱) پیراکی : فن پیراکی ۔ (۲) دوران سر : سر کا چکر ۔ (۳) آنکھ کا بھر آنا ۔

**Swimming : (a)** (۱)پیرنے والا ۔ (۲) پیراکی میں کام آنے والا : پیراکی کا ۔ (۳) جس سر میں چکر ہو ۔ (۴) بھرائی ہوئی آنکھ ۔

**Swimming-bath : (n)** شناگاہ : پیرنے کا بڑا حوض ۔

**Swimming-bell : (n)** آلۂ شنا : گھنٹی کی طرح بعض مچھلیوں وغیرہ کا عضو جس سے وہ تیرتی ہیں ۔

**Swimming-belt : (n)** پیراک پٹی : کارک کی پٹی جس کی مدد سے نوسکھیے تیرتے ہیں ۔

**Swimming-bladder : (n)** (۱) دیکھو Swim-bladder ۔ (۲) پھلایا ہوا پھکنا جس کی مدد سے پیرتے ہیں ۔ (۳) ہوا کیسہ (پرندوں کے جسم میں) ۔

**Swimming crab : (n)** سمندری کیکڑے ۔

**Swimming funnel : (n)** سر پایوں کا ایک عضو جس کی مدد سے وہ پیچھے کی طرف پیرتے ہیں ۔

**Swimming hole : (n)** چشمے یا ندی کا گہرا حصہ جس میں تیرتے ہیں ۔

**Swimming-plate : (n)** (حیوانیات) شانہ ۔

**Swimming-pool : (n)** شناگاہ : تیرنے کا مصنوعی تالاب ۔

**Swimming-stone : (n)** اسفنج کی طرح کا سنگ مروہ : اسفنجی گار : ہلکا گار ۔

**Swimmingly : (adv.)** (کام چلنے کے متعلق کہتے ہیں) عمدگی اور آسانی سے : بڑے مزے میں ۔

**Swimmy : (a)** (۱) دوران سر میں مبتلا : مائل بہ دوران سر ۔ (۲) (آنکھوں کا) دھندلاپن ۔

**Swimsuit : (n)** دیکھو Bathing-suit

**Swinburnian : (a)** [f. Algernon Charles Swimburne'.] چارلس سَون بَرن کا : اس سے یا اس کی تحریر سے متعلق ۔

**Swindle : (n)** (۱) فریب : دھوکا : جعل : دغابازی ۔ (۲) فریب نظر : دھوکا ۔

**Swindle : (v)** [Back-formation from Swindler.] (۱) فریب دینا : دھوکا دینا ۔ (۲) ٹھگنا : ٹھگ لینا : فریب دے کر لوٹنا : فریب سے اڑا لینا (رقم) ۔

**Swindle sheet : (n)** (عام) اخراجات کا حساب ۔

**Swindleable : (a)** جو آسانی سے ٹھگا جا سکے : سادہ لوح ۔

**Swindler : (n)** [G. 'Schwindler'.] ٹھگ : فریبی : دغاباز : جعل ساز ۔

**Swindlingly : (adv.)** فریب سے : دغا سے ۔

**Swine : (n)** [OE. 'Swin'.] (۱) سور : خوك : خنزیر ۔ (۲) لالچی آدمی : بے غیرت آدمی : ناپاك آدمی ۔ (۲) ایك قسم کی مچھلی ۔

**Swine-back : (n)** محراب نما پشت ۔

**Swine-backed : (n)** (۱) ماہی پشت : خوك پشت ۔ (۲) (کمان) محدب طور پر خمیدہ ۔

**Swine-bread : (n)** (۱) سانپ کی چھتری کی قسم کی چیز جس سے کھانے کے پلیٹ سجاتے ہیں ۔ (۲) ایك طرح کا پہاڑی پھول : پنجۂ مریم : دنبلان ۔

**Swine-chopped : (a)** (کتا) جس کا جبڑہ باہر نکلا ہوا ہو ۔

**Swine-cote : (n)** سورخانہ ۔

**Swine-cress : (n)** ایك قسم کا صلیبیہ پودا ۔

**Swine dysentery : (n)** سوروں کی متعدی خونی پیچش ۔

**Swine erysipelas : (n)** دودھ پلانے والے جانوروں اور پرندوں کی ایك تباہ کن متعددی بیماری ۔

**Swine-eyes : (n)** سور جیسی آنکھیں (جو اوپر نہ اٹھائی جا سکیں) ۔

**Swine-fever : (n)** خنزیری بخار : ایك متعدی پھیپھڑے کی بیماری جو سوروں کو ہوا کرتی ہے : ہیضۂ خنزیران ۔

**Swine-fish : (n)** گرگ ماہی : ایك قسم کی خونخوار مچھلی ۔

**Swine-grass : (n)** ایك قسم کی گھاس ۔

**Swine-pipe : (n)** [Origin unkn.] سرخ پر : لل پرا : طوطی اور بعض دوسری قسم کے پرند ۔

**Swine-plague : (n)** طاعون خنزیران ۔

Swine-pox : (n) سوروں کی ایک بیماری۔

Swine-stone : (n) اسفنجی گار ؛ ہلکا گار ۔

Swine-sty : (n) سور خانہ ۔

Swineherd : (n) [Late OE. 'Swynbyrde'.] سور پالنے والا ؛ سور کی نگہبانی کرنے والا ۔

Swinelike : (a) سور سے مشابہ ؛ خوک نما ۔

Swineman : (n) سوروں کی نشو و نما کرنے والا یا اس کا ماہر۔

Swinery : (n) (۱) سوروں کا باڑا ۔ (۲) بے غیرتی ؛ ناپاکی ۔ (۳) سوروں کی جماعت ۔

Swine's back : (n) پہاڑ کی تنگ ماہی پشت ۔

Swine's feather : (n) نوکدار بلی یا نیزہ جو بطور ہتھیار استعمال ہوتا تھا۔

Swine's grease : (n) سور کی چربی ۔

Swine's thistle : (n) دیکھو Sow-thistle

Swing : (n) [OE. 'Geswing', 'Swinge'.] (۱) نوبت ؛ جتنی دیر کوئی چیز عموماً رہتی ہے ۔ (۲) پوری گنجائش ؛ وسعت؛ موقع ؛ آزادی ۔ (۳) جھونٹا ؛ جنبش ؛ حرکت ؛ جھٹکا ؛ آگے پیچھے ہونا (کسی چیز کا) ۔ (۴) مسلسل قوی حرکت ۔ (۵) لوچ دار چال ؛ لپک ۔ (۶) گھمانا ؛ گھماؤ (ہتھیار یا جسم کو) ۔ (۷) جھولنا ؛ جھونٹا ؛ پینگ ۔ (۸)وہ دوری جو خراد میں دیئے جانے والی چیز کا قطر بتاتی ہے ۔ (۹) گاڑی کے پہیے باہر کی طرف جھک جانا ۔ (۱۰) مسلسل پر زور آہنگ ۔ (۱۱) جھولا ۔ (۱۲) جھولے کا ٹپا یا فاصلہ ؛ جتنی دور کوئی چیز جھولتی ہے ۔ (۱۳)رسی یا زنجیر جو کسی گاڑی کے ڈبے سے لگی رہتی ہے ۔ (۱۴) گھڑسوار جو مویشی کے گلے کی رکھوالی کرتا ہے ۔ (۱۵) جھولا پل کا متحرک حصہ ۔ (۱۶)(سیاسی نمائندہ کا) گول دورہ ؛ ایسا دورہ جو جہاں سے شروع ہو وہیں ختم بھی ہو ۔ (۱۷) جوتے کے تلے کا بیرونی خم ۔ (۱۸) برج کھیل کا ایک ہاتھ ۔ (۱۹)وقفہ ؛ مہلت ۔ (۲۰) بازو یا جسم کے کسی حصے کو جھلانا ۔ (۲۱) جاز (Jazz) رقص کی ایک رواں حرکت ۔ (۲۲) فٹ بال کا ایک کھیل ۔

Full swing : زور شور سے ؛ زوروں پر ۔

In full swing/ In the full swing of : زور شور سے ؛ زوروں پر ۔

On the swing : جھولتا ہوا ۔

Swing around the circle : کسی سیاسی مہم کے لئے گول دورہ ۔

Swing : (n) ڈرانے دھمکانے کی اس ترکیب کے ساتھ بطور صفت استعمال ہوتا ہے جو انیسویں صدی کے اوائل میں جنوبی انگلستان کے ضلعوں میں کسانوں اور مالکوں کو خط کی شکل میں بھیجا جاتا تھا اور جس پر فرضی کیپٹن سونگ کا دستخط ہوتا تھا۔

Swing : (v) [OE.'Swingan'.] (۱) جھولنا ؛ جھلانا ؛ لچکنا ؛ لچکانا ؛ جھومنا ؛ لٹکانا ؛ لٹکنا ؛ لٹکایا جانا ۔ (۲) گھومنا ؛ گھمانا؛ مڑنا ؛ موڑنا ۔ (۳) لپک کر چلنا ۔ (۴) جھونٹنا ۔ (۵)(مجازاً) پس و پیش کرنا ؛ مذبذب ہونا ؛ متلون ہونا۔ (۶) جھول کر ظاہر کرنا ۔ (۷) ڈمکلے سے اٹھانا ؛ ایک مقام سے دوسرے مقام تک لے جانا ۔ (۸) (عام) پھانسی چڑھا دینا؛ پھانسی لگا کر مر جانا ۔ (۹)(بحری) سمت نما کے انحراف کی آزمائش کے لئے جہاز کو ہر سمت میں گھمانا ۔ (۱۰) قبضے میں رکھنا ؛ قابو میں رکھنا ۔ (۱۱) خراد پر چڑھانا ۔ (۱۲) اثر انداز ہونا (یقینی طور پر) ۔ (۱۳) Ski میں جھٹکے سے سمت بدل دینا ۔ (۱۴) تیزی سے ساز بجانا ۔ (۱۵) زندل دل اور جدید طرز کا ہونا۔

No room to swing a cat : تل دھرنے کی جگہ نہیں ؛ محدود جگہ ؛ تنگ جگہ ۔

To swing round the circle : (۱) اجمالاً ساری بات کو کہہ دینا ۔ (۲) یکے بعد دیگرے متضاد باتوں پر یقین کرنا ؛ تھالی کا بیگن ہونا ۔ (۳) انتخابی حلقے کا دورہ کر کے تقریریں کرنا۔

To swing the lead : بیماری کا بہانا بنانا ؛ بیماری کو طول دینا ۔

Swing : (a) (۱) اس طرح لگا ہوا کہ جھول سکے ۔ (۲) جھولے سے متعلق؛ جھولے کا ۔ (۳) مسلسل پر زور طور پر بجایا ہوا ۔ (۴)کسی ایک طرف فیصلہ کرنے والا ۔ (۵) بدلی میں کام کرنے والا۔

Swing- : جزو ترکیبی جو مرکب الفاظ بنانے میں استعمال ہوتا ہے اور جھولا یا جھولنا کا معنی دیتا ہے۔

Swing-back : (n) فوٹو کیمرے کی پشت جسے خواہش کے مطابق گھمایا جا سکتا ہے ۔

Swing-beam : (n) (کسی چیز کو) محور پر گھمانے یا خود گھومنے والی شہتیر ۔

Swing-bed : (n) توپ گاڑی کا متحرک وسطی حصہ ۔

Swing-boat : (n) جھولا گاڑی : کشتی کی شکل کا جھولا جو میلے وغیرہ میں بچوں کے لئے لگایا جاتا ھے ۔

Swing-bridge : (n) جھولا پل : اٹھاؤ پل : متحرک پل : پل جو کسی سرے پر یا درمیان سے گھوم جاتا ھے ۔

Swing-by : (n) ایک بین سیارات مہم جس میں خلائی گاڑی اپنا راستہ بدلنے کے لئے نزدیک والے سیارے کی قوت کشش سے کام لیتی ھے ۔

Swing-cart : (n) کمانی دار گاڑی ۔

Swing credit : (n) مخصوص حدود میں غیر متوازن تجارت کی اجازت ۔

Swing devil : (n) یورپی ابابیل ۔

Swing-door : (n) دروازہ جو خود بخود بند ہو جاتا ھے : کمانی دار دروازہ : گھوم دروازہ ۔

Swing-ferry : (n) کشتی جو صرف ایک رسے اور دریا کی رو کے ذریعہ چلتی ھے ۔

Swing-front : (n) بعض فوٹوکیمرہ کا اگلا حصہ جو ایک محور پر گھومتا ھے تاکہ عدسے کو خواہش کے مطابق رکھا جا سکے ۔

Swing-gate : (n) جھولا پھاٹک : پھاٹک جو دونوں طرف کھلتا ھے اور چھوڑ دینے پر خود بخود بند ہو جاتا ھے ۔

Swing-handle : (n) دستہ جو چول پر گھومتا ھے : متحرک دستہ ۔

Swing joint : (n) نلکیوں کو جوڑنے کا ایک طریقہ جس میں جوڑے جانے والے سرے متحرک ہوتے ہیں ۔

Swing-knife : (n) تلوار کی شکل کا چوبی اوزار جس سے سَن کو پیٹ کر صاف کرتے ہیں ۔

Swing leaf : (n) کمانی دار دروازے کا ایک پٹ ۔

Swing-over : (n) رائے یا عنایت میں تبدیلی ۔

Swing-pipe : (n) تیل کی ٹنکی کی نکاس نلکی جس کو اوپر اٹھایا جا سکتا ھے (اور صرف اوپر کا تیل نکالا جا سکتا ھے) ۔

Swing-plate : (n) تختی جو محور پر گھمائی جا سکے ۔

Swing-plough : (n) معمولی ہل : بے پہیے ہل ۔

Swing port : (n) جہاز کے بالائی کنارے کا ڈھکن دار دروازہ ۔

Swing-room : (n) وہ کمرہ جس میں ڈاکخانہ کے ملازمین فرصت کے اوقات میں وقت گذارتے ہیں ۔

Swing-saw : (n) ایک قسم کا گول آرا ۔

Swing-shift : (n) (۱) چار بجے شام سے نصف شب تک کی باری ۔ (۲) وہ مزدور جو دن اور رات کی باریوں کے درمیان کام کرتے ہیں (ان ملوں میں جو چوبیس گھنٹے کام کرتی ہیں) ۔ (۳) مزدوروں کی وہ جماعت جو پورا ہفتہ کام کرتی ھے اور اس کی وجہ سے مِل کے باقاعدہ مزدوروں کو ہفتے میں ایک یا زیادہ دنوں کی چھٹی مل جاتی ھے ۔

Swing-shifter : (n) چوبیس گھنٹے چلنے والی مِل کا وہ مزدور جو چار بجے شام سے نصف شب تک کی باری میں کام کرے ۔

Swing-sickness : (n) وہ بیماری (متلی ، قے وغیرہ) جو حرکت سے پیدا ہوتی ھے (مثلاً موٹر گاڑی ، ریل ، ہوائی جہاز وغیرہ پر چلنے سے) ۔

Swing span : (n) دیکھو Swing-bridge

Swing stock : (n) لکڑی کا وہ ٹکڑا جس پر رکھ کر سن کو کوٹتے ہیں ۔

Swing-swang : (n) جھولے کی طرح آگے پیچھے حرکت ۔

Swing-team : (n) چھ گھوڑے سے کھینچی جانے والی گاڑی کے درمیانی دو گھوڑے ۔

Swing-tool : (n) نازک چیزوں (مثلاً گھڑی کے پرزوں) پر پالش کرنے کے لئے اسے پکڑنے والا آلہ جو جھولتا رہتا ھے ۔

Swing-tree : (n) (۱) وہ تختہ جس پر سن وغیرہ کو کوٹتے ہیں ۔ (۲) دیکھو Swingle tree ۔

Swing-wheel : (n) گھڑیال(کلاک) کا چرخ جس کے ذریعہ رقاصۂ ساعت جھولتا ھے : گھڑی کا چرخ توازنی ۔

Swing-wing : (n) ہوائی جہاز کا بازو جسے آگے پیچھے کیا جا سکتا ھے ۔

Swing wing : (n) (ہوائی جہاز) جس کے بازو کا بیرونی حصہ تیز رفتاری کے لئے جہاز کے جسم میں جا کر لگ جاتا ھے ۔

**Swingable : (a)** جو جھلایا جا سکے ؛ جو گھمایا جا سکے ۔

**Swinback : (n)** سیاسی جماعت میں واپس آ جانا ۔

**Swinge : (n)** کتے کو باندھنے کا تسمہ ۔

**Swinge : (v)** [Later form of ME., 'Swenge'.] خوب مارنا ؛ اچھی طرح ٹھوکنا ؛ دھنکنا ۔

**Swinge : (v)** [Perhaps alternative of Singe.] جھلسانا ۔

**Swingeing : (a)** بہت بڑا ؛ زبردست ۔

**Swingeing : (adv.)** زیادہ تر ؛ اکثر ؛ عموماً ؛ بہت ؛ نہایت ۔

**Swingeingly : (adv.)** بہت زیادہ ؛ بے حد ؛ نہایت ۔

**Swinger : (n)** (۱) بہت زبردست یا مؤثر چیز ۔ (۲) بہت بڑی چیز ۔ (۳) کاری ضرب ۔

**Swinger : (n)** مارنے والا ؛ اچھی طرح ٹھوکنے والا ۔

**Swinging : (a)** (۱) جھولنے والا ۔ (۲) تیزی اور مستعدی کی ؛ لوچ دار (چال) ۔ (۳) لہراتی ہوئی ؛ گنگری دار (لے ، آواز) ۔

**Swinging : (n)** (۱) جھولنا ؛ لٹکنا ۔ (۲) ریڈیو کے امواج کے تعداد ارتعاش کا تغیر ۔

**Swinging-boom : (n)** (بحری) بادبان کے نیچے کی لکڑی جو جہاز کے اطراف میں لٹکتی رہتی ہے ۔

**Swinging-bridge : (n)** دیکھو Swing-bridge

**Swinging motion : (n)** جھول ؛ جھولنے کی حرکت ۔

**Swinging play : (n)** ایک قسم کا کھیل جس میں کھلاڑی ایک دوسرے کو ہاتھ یا کمر کو پکڑ کر جھلاتے ہیں ۔

**Swinging post : (n)** پھاٹک کا بازو (کھمبا ، ستون) ۔

**Swinging ring : (n)** ورزش کرنے کا حلقہ جو ایک رسے سے لٹکا رہتا ہے ۔

**Swinging-tree : (n)** (۱) وہ تختہ جس پر سن کو کوٹتے ہیں ۔ (۲) چھکڑے ، ہل وغیرہ کا جوا ؛ جوت ڈنڈا ۔

**Swinging-window : (n)** طنابی کھڑکی ۔

**Swingingly : (adv.)** لہکتے ہوئے ؛ لوچدار چال سے ۔

**Swingingly : (adv.)** دیکھو Swingeing

**Swingle : (n)** [MDU. 'Swinghel'.] (۱) تلوار کی شکل کا چوبی اوزار جس سے سن کو پیٹ کر صاف کرتے ہیں ؛ موگری ۔ (۲) خرمن کوب کا وہ حصہ جس سے اناج کو کوٹتے ہیں ۔ (۳) خرمن کوب سے مشابہ ہتھیار ؛ سونٹا ۔ (۴) آرا سے مشابہ بیرم جو تار بنانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

**Swingle : (v)** لٹکنا ؛ جھولنا ۔

**Swingle- :** جزو ترکیبی بمعنی "موگری" ۔

**Swingle-bar : (n)** دیکھو Swinging-tree

**Swingle-hand : (n)** موگری (سن کوٹنے کی) ۔

**Swingle-staff : (n)** موگری ۔

**Swingle-tree : (n)** دیکھو Swinging-tree

**Swingle-wand : (n)** موگری (سَن کوٹنے کی) ۔

**Swingling : (n)** سن کو کوٹنا (صاف کرنے کے لئے) ۔

**Swingling-bat : (n)** سن کوٹنے کی موگری ۔

**Swingling-knife : (n)** دیکھو Swingling-bat

**Swingling-staff : (n)** دیکھو Swingling-bat

**Swingling-tow : (n)** بہت موٹا سن جو کوٹنے کے بعد الگ ہو جاتا ہے ۔

**Swingman : (n)** ان دو گھڑ سوار گلہ بانوں میں سے ایک جو گلہ کے دونوں جانب رہتے ہیں ۔

**Swingy : (a)** (۱) دیکھو Swinging ۔ (۲) جو پھسلنے والے پتھر کی زیادہ مزاحمت کرے (برف وغیرہ)

**Swinish : (a)** [f. 'Swine'.] (۱) سور کا سا ؛ خنزیر نما ؛ خنزیری ؛ خوک وش ؛ خوک صفت ۔ (۲) شہوت پرست ؛ نفس پرست ؛ پیٹو ؛ بسیار خور ۔ (۳) بے ہودہ ؛ غیر مہذب ؛ بد تمیز ؛ بے غیرتی کی ؛ ناپاک ۔ (۴) (حرکت) خنزیر جیسی ؛ غیر مہذب ؛ حیوانی ۔ (۵) سوروں کا ؛ سور سے مشابہ ۔

**Swinishly : (adv.)** بے غیرتی سے ؛ بیہودہ طور پر ۔

**Swinishness : (n)** بے غیرتی : ناپاک طبیعت ۔

**Swink : (n)** [OE. 'Swinc'.] محنت : مشقت ۔

**Swink : (v)** محنت کرنا : مشقت کرنا ۔

**Swinked/ Swinkt : (a)** (مشقت سے) تھکا ہوا : خستہ ۔

**Swinker : (n)** محنت کرنے والا : مشقت کرنے والا ۔

**Swinney :** دیکھو Sweeny

**Swipe : (n)** [Var. of Sweep.] بیرم نما ڈنڈا (پانی وغیرہ اٹھانے کے لئے) ۔

**Swipe : (n)** (۱) زور کی ہٹ : زور کا ہاتھ ۔ (۲) لمبا گھونٹ ۔ (۳) سائیس ۔ (۴) کٹی ہوئی گھاس یا بالیوں کی قطار ۔ (۵)ماخذی مواد جو اشتہار یا ڈیزائن کی غرض سے باہر سے حاصل کیا گیا ہو ۔ (٦) ایک بول پر دوسروں کا چڑھاؤ ۔

**Swipe : (v)** (۱) (کرکٹ) زور کی ہٹ لگانا : ہٹ مارنا : زور سے بلا چلانا ۔ (۲) (عام) جھپٹ لینا : اٹھا کر یا چھین کر بھاگ جانا : لے بھاگنا : چرالنا : لوٹ لینا ۔ (۳) غٹ غٹ پی جانا : سڑپ جانا ۔ (۴) ڈوبی ہوئی چیز کو نکالنے کے لئے جال کی طرح تہ سے کھینچنا ۔

**Swiper : (n)** (۱) ہٹ لگانے والا ۔ (۲) لے بھاگنے والا ۔

**Swipes : (n)** [Origin unkn.] میلی : گدلی یا گھٹیا بیر (شراب) : شراب ۔

**Swiple/ Swipple : (n)** [f. Sweep + -els.] موگرے کا وہ حصہ جس سے کوٹ کر اناج الگ کرتے ہیں ۔

**Swirl : (n)** [Imitative origin.] (۱) (بھنور کا) چکر : گرداب : (ہوا کا) چکر ۔ (۲) گردش : چکر ۔ (۳) بل : پیچ : لپیٹ : گھونگھر (بال کا) : (لکڑی کی) گرہ ۔ (۴) سر یا ٹوپ کے گرد لپٹی ہوئی لٹ یا کوئی اور چیز ۔ (۵) چکر دینا ۔

**Swirl : (v)** (۱) (پانی کا) چکر کھانا : بھنور پڑنا ۔ (۲) گرداب میں ڈال دینا : پڑ جانا : بھنور میں ڈال دینا یا پڑ جانا ۔ (۳)دوران سر ہونا ۔

**Swirlingly : (adv.)** چکر کھاتے ہوئے ۔

**Swirly : (a)** (۱) گرہ دار : مڑوڑا ہوا ۔ (۲) چکر دار : چکر کھانے والا ۔

**Swish : (n)** [Imit.] (۱) سڑا کا ۔ (۲) پانی کا چھپکا ۔ (۳) چھڑی : بید : کوڑا ۔ (۴) جھاڑو دینے یا جھاڑنے کی آواز ۔ (۵)بانکپن : چھیلاپن : فیشن پرست ہونا ۔ (٦) زنانہ حرکت : (عام) مائل : ہم جنس : لوطی ۔

**Swish : (a)** طرحدار : ٹھاٹ کا : چھیلا بنا ہوا : فیشن ایبل : وضع دار ۔

**Swish : (int. or adv.)** سڑاکے سے : سڑاک سے ۔

**Swish : (n)** [Perhaps native name.] مغربی افریقہ میں استعمال ہونے والا دیسی گارا (عمارت میں کام آنے والا) ۔

**Swish : (v)** [Imit.] (۱) سڑاک سے مارنا : سڑاکے کی آواز پیدا کرنا : بید یا چھڑی سے اڑا دینا (پھول وغیرہ کو) ۔ (۲) دم پھٹکارنا ۔ (۳) سڑاک سے چلنا ۔ (۴) جھاڑی کو اس طرح پھلانگنا کہ اوپر کی ٹہنیوں کو چھوتا ہوا گذرے ۔ (۵)بید یا چھڑی سے مارنا ۔

**Swish-cane : (n)** پتلی چھڑی ۔

**Swish-tail : (n)** لمبی دم جس کو پھٹکارا جا سکے ۔

**Swisher : (n)** بید یا چھڑی سے مارنے والا ۔

**Swishingly : (adv.)** سڑاک سے ۔

**Swishy : (a)** (۱) سڑاکے کی آواز پیدا کرنے والا ۔ (۲) (عام) اغلام باز : مائل بہ ہم جنس ۔

**Swiss : (n)** [Fr. 'Suisse'.] (۱) سوئستان کا باشندہ : سوئٹزرلینڈ کا باشندہ ۔ (۲) سوئستانی کپڑا ۔ (۳) سوئستان میں بننے والی پنیر ۔

**Swiss : (a)** سوئستانی (سوئٹزرلینڈ کا) : سوئستان کا ۔

**Swiss catchfly : (n)** ایک قسم کا کمیاب مگس گیر پودا جس کے پھول سفید ہوتے ہیں ۔

**Swiss cheese : (n)** سوئستان میں بننے والی پنیر جس کی بناوٹ ربری ہوتی ہے اور تیاری کے دوران اس میں بڑے بڑے سوراخ بن جاتے ہیں ۔

**Swiss-guard : (n)** سوئستانی فوج (جو پہلے فرانس میں ملازم رکھی جاتی تھی اور پوپ کے یہاں اب بھی ہے) ۔

**Swiss roll : (n)** جام کی تہ لگا کر لپٹا ہوا اسفنجی کیک ۔

**Swiss stone-pine : (n)** دیکھو Stone-pine

**Swiss sword : (n)** ایک قسم کی تلوار جسے سولہویں صدی عیسوی میں سوئستانی فوج استعمال کرتی تھی ۔

**Swissing : (n)** سوتی کپڑوں پر استری کرنے کا ایک طریقہ جس سے کپڑے چکنے ہو جاتے ہیں ۔

**Switch : (n)** [ME. 'Swijch'.] (۱) پتلا گاؤ دم چابک ۔ (۲) درخت کی پتلی شاخ جو کاٹ کر چھڑی کی طرح استعمال کی جائے ؛ قمچی ۔ (۳) چھڑی ؛ قمچی ۔ (۴) مصنوعی بالوں کی لٹ ۔ (۵) قینچی (جس سے ریل گاڑی ایک پٹری سے دوسری پٹری پر جاتی ہے) ؛ ریل گاڑی کا قینچی پر پٹری بدلنا ۔ (٦) سوئچ (جس سے برقی رو کا سلسلہ جوڑا اور توڑا جاتا ہے) ؛ بٹن ، جس کے دبانے سے روشنی جلتی بجھتی ہے ؛ کھٹکا ؛ کلید برق ۔ (۷) سمت بدلنے کی مختلف میکانکی تدبیروں کا نام ۔ (۸) قمچی سے مارنا ؛ قمچی مارنا ۔ (۹) (برج کھیل میں) بولی یا رنگ کا بدلنا ۔

**Switch : (v)** (۱) قمچی مارنا ؛ قمچی سے مارنا ۔ (۲) تیزی سے گھمانا ؛ پھرانا یا موڑنا ۔ (۳) جھپٹ لینا ؛ جلدی سے چھین لینا ۔ (۴)ریل کو قینچی کے ذریعہ دوسری پٹری پر لانا ۔ (۵)بجلی کا بٹن دبانا ؛ روشنی جلانا یا بجھانا ؛ روکا سلسلہ توڑنا یا جوڑنا ۔ (٦) (مجازاً) (خیالات کا) رخ بدل دینا ؛ (گفتگو کا) موضوع بدل دینا ۔ (۷) (تاش کے کھیل برج میں) بولی بدل دینا ؛ ایک رنگ کی جگہ دوسرا رنگ بولنا ۔ (۸) درخت کی پتلی شاخوں کو کاٹنا ؛ چھانٹنا ۔ (۹) قمچی سے ہنکانا ۔ (۱۰) چھڑی گھمانا ؛ جھٹکے سے گھمانا ۔

**Switch and spurs : (n)** پوری رفتار سے ؛ فوراً ؛ بہت جلدی سے ۔

**Switch-bar : (n)** پٹی جو ریل کی قینچی میں یا برقی آلات میں لگی رہتی ہے ۔

**Switch-box : (n)** سوئچ کا ڈبہ ۔

**Switch-cane : (n)** جنوبی امریکا کی ایک گھاس جو نم علاقوں میں اگتی ہے ۔

**Switch engine : (n)** ریل کی قینچی کے ذریعہ دوسری پٹری پر لانے والا انجن ۔

**Switch-gear : (n)** (برقیات) سامان بٹن کاری ؛ سوئچ گیرہ ۔

**Switch-grass : (n)** ایک قسم کی گھاس جس کی جڑیں دور تک پھیلی رہتی ہیں ؛ دوب ۔

**Switch-hit : (n)** (بیس بال میں) داہنے ہاتھ سے پھینکی گئی گیند کو بائیں ہاتھ سے اور بائیں ہاتھ سے پھینکی گئی گیند کو داہنے ہاتھ سے کھیلنا ۔

**Switch hitter : (n)** (بیس بال) وہ کھلاڑی جو دونوں ہاتھ سے بلے بازی کر سکتا ہے ۔

**Switch-hook : (n)** ہک جس میں حاجز دستہ لگا رہتا ہے اور بجلی کے کے سلسلے کو توڑنے والی سوئچ میں لگا رہتا ہے ۔

**Switch-horn : (n)** (۱) بارہ سنگھے کا سینگ جس میں شاخ نہ پھوٹی ہو ۔ (۲) بے شاخ سینگ والا بارہ سنگھا ۔

**Switch-key : (n)** (ہاتھ سے لگائی اور نکالی جانے والی) ریلوے کی قمچی کی کنجی ۔

**Switch-knife : (n)** کمانی دار چاقو (جو کھٹکا دبانے سے خودبخود کھل جاتا ہے) ۔

**Switch-lamp : (n)** لیمپ جس کے ذریعے یہ دکھاتے ہیں کہ آیا قینچی لگی ہوئی ہے یا نہیں ۔

**Switch-lever : (n)** بیرم جو سوئچ یا بٹن کاکام دیتا ہے ؛ سوئچ لیور ۔

**Switch line : (n)** دفاعی فوجی مورچہ جو محاذ سے ترچھا ہوتا ہے اور دوسرے دفاعی محاذوں سے رابطہ رکھتا ہے ۔

**Switch lock : (n)** (ریل کی) قینچی کا تالا (جس سے قینچی ریل کے گزرنے کے دوران اپنی جگہ پر رہتی ہے ) ۔

**Switch-man : (n)** (۱) سوئچ مین ؛ قینچی والا (جو ریل کی پٹری کی قینچی لگاتا اور ہٹاتا ہو) ۔ (۲) ٹیلیفون یا تلغراف کے مرکزی دفتر کا مستری ۔ (۳) دیکھو Switcher ۔

**Switch-plate : (n)** سوئچ بکس کا وہ پتر جس سے سوئچ باہر نکلا رہتا ہے ۔

**Switch-plug : (n)** برقی آلات میں لگانے کا پرزہ جس میں کلید اتصال اور سوئچ دونوں ہوتے ہیں ۔

**Switch-position : (n)** دیکھو Switch-line

**Switch-rail : (n)** (ریل کی) قینچی ۔

**Switch-room : (n)** وہ کمرہ جس میں سوئچ رہتا ہے ۔

**Switch-signal : (n)** قینچی سگنل ؛ سوئچ سگنل ؛ جھنڈا ۔

**Switch-tail : (n)** (۱) مچھلیوں کی بعض قسمیں ۔ (۲) لمبی دم جیسی

پھنکارا جا سکے ۔

Switch-tower : (n) چھوٹا مینارہ جس پر سے ریل کی قینچی یا جھنڈے کی نگرانی کی جاتی ہے ۔

Switchback : (a) (۱) ڈھلوان پر جانے والی اس ریلوے پٹری سے متعلق جس کی ٹیڑھی میڑھی پٹریاں قینچی کے ذریعہ ملی رہتی ہیں اور ہر قینچی پر ریل یا ڈبے کو پیچھے کیا جاتا ہے ۔ (۲)اس ریل لائن سے متعلق جس میں نوبتی پٹریاں اوپر جانے اور نیچے آنے کی رہتی ہیں اور جس پر ریل گاڑی قوت ثقل کے ذریعے چلتی ہے اور بلندی سے یکایک نیچے آتی ہے اور اسی کے زور سے اوپر چڑھ جاتی ہے ۔

Switchback : (n) (۱) لہر دار پٹری : لہریا پٹری (جس کے ذریعے سے ریل پہاڑ پر چڑھتی ہے) ۔ (۲) کلا پٹری : کلا ریل (میلوں وغیرہ کی تفریحی ریلوے جس میں گاڑی بلندی سے یکایک نیچے آتی ہے اور اسی کے زور سے اوپر چڑھ جاتی ہے) ۔

Switchback : (v) کلا ریل پر چڑھنا یا جانا : ٹیڑھے میڑھے جانا ۔

Switchbacker : (n) کلا ریل پر چڑھنے والا ۔

Switchblade / -knife : (n) دیکھو Switch-knife

Switchboard : (n) سوئچ بورڈ : کھٹکا دان : بٹن تختہ (جس پر متعدد بجلی کے قمقموں ، پنکھے وغیرہ کے لئے بٹن لگے رہتے ہیں) ۔

Switched : (a) گڈمڈ : ابتر : پریشان ۔

Switchel : (n) [Origin unkn.] ایک مشروب جو راب اور پانی سے بنتا ہے اور بعض اوقات اس میں سرکہ ، ادرک یا رم شراب ڈال دی جاتی ہے ۔

Switcher : (n) (۱) قینچی والا : سوئچ مین (جو ریل کی پٹری کی قینچی لگاتا اور ہٹاتا ہے) ۔ (۲) دیکھو Switch-engine. (۳) تیل کی کان کا وہ آدمی جو تیل کے کنویں سے ٹنکی میں بھرے جانے والے تیل کو کنٹرول کرتا ہے ۔ (۴)ٹیلیویژن کا وہ ماہر فن جو اس مشین کو چلاتا ہے جو تصویروں کو کانٹتی ، دھندلا بناتی اور اس کی چمک کو ٹھیک رکھتی ہے ۔

Switcheroo : (n) رخ بدلنا (خیالات ، حرکات یا گفتگو کا) ۔

Switching : (n) (برقیات) جوڑ توڑ ۔

Switching angle : (n) (گولا اندازی) فائر کے درمیان کا زاویہ جبکہ توپ نشانے کی بائیں جانب ہو ۔

Switching engine : (n) دیکھو Switch-engine

Switching limits : (n) ریل کے آخری اسٹیشن کے علاقے کا احاطہ ۔

Switching locomotive : (n) دیکھو Switch-engine

Switchkeeper : (n) ریل کی پٹری کے سوئچوں یا کلوں کی دیکھ بھال/ نگہبانی کرنے والا : ریل کی پٹری کے سوئچوں کو وقت پر گرانے والا یارڈمین ۔

Switchover : (n) تبدیلی ۔

Switchyard : (n) (۱) وہ جگہ جہاں ریل کی پٹری قینچی کے ذریعہ بدلی جاتی ہے ۔ (۲) بجلی گھر کا وہ محصور خطہ جس میں سوئچ گیرے ہوتے ہیں ۔

Swith/ Swiths : (adv.) [OE.] فوراً : فی الفور : جلدی سے ۔

Swither : (v) [Origin unkn.] پس و پیش کرنا : ہچکچانا :مذبذب ہونا : تامل کر ۔

Swither : (n) (۱) تامل : پس و پیش : تذبذب : تلون ۔ (۲) بے چینی : اضطراب : پریشانی ۔

Swither : (v) زن زن کی آواز : دوڑ : جھپٹ : ہلا ۔

Switzer : (n) [MHG.] دیکھو Swiss

Switzer : (a) دیکھو Swiss

Swive : (v) [ME. 'Swiven'.] مجامعت کرنا : ہم بستری کرنا : مباشرت کرنا ۔

Swivel : (n) [OE.'Swifan'.] (۱) چول چھلا (چول پر گھومنے والا چھلا جس سے دو چیزوں کو اس طرح جوڑتے ہیں کہ ان میں سے ایک دوسرے کے بغیر گھوم سکے) ۔ (۲) توپ کا ٹیک جو محور پر گھومتا ہے ۔ (۳) Swivel-gun کا مخفف ۔ (۴) فیتہ بنانے والی مشین کا چھوٹا نال ۔

Swivel : (v) (۱) چول چھلے پر گھومنا یا گھمانا ۔ (۲) چول چھلا لگانا ۔

Swivel bridge : (n) دیکھو Swing-bridge

Swivel chair : (n) کرسی جس کی نشست چول پر گھومتی ہے ۔

Swivel-eye : (n) بھینگاپن : چشم لوچ : بھینگی آنکھ ۔

Swivel eyed : (a) بھینگا : احول ۔

Swivel-gun : (n) چھوٹی بندوق یا توپ جو چول چھلے پر لگی رہتی ہے

اور افقی طور پر کسی سمت بھی گھوم سکتی ہے ۔

Swivel-hip : (v) چوتڑ گھما کر چلنا یا مڑنا ۔

Swivel-hook : (n) چول چھلے پر گھومنے والا آنکڑا ۔

Swivel-joint : (n) چول چھلا دار جوڑ ۔

Swivel-saw : (n) شاخ تراش آرا (جس کے پھل کو ڈھیلا کر کے زاویہ قائمہ پر لگایا جا سکتا ہے) ۔

Swivel-shuttle : (n) فیتہ وغیرہ بنانے کی مشین کا نال ۔

Swivel-table : (n) خراد وغیرہ کا ٹیبل جو چول چھلے پر گھومتا ہے ۔

Swivel-union : (n) مشین کے پرزوں کا ایک طرح کا جوڑ یا اتصال جس کی وجہ سے پرزے گھومتے ہیں ۔

Swivel weaving : (n) چول دار کھڈی پر بُنائی ۔

Swivet : (n) [Origin unkn.] سخت پریشانی : اضطراب ۔

Swiz/ Swizz : (n) [Origin unkn.] دیکھو Swindle

Swizzle : (n) [Origin unkn.] مرکب جو کئی شرابوں سے یا شراب میں کچھ اور چیزیں ملا کر تیار کرتے ہیں ۔

Swizzle : (v) (۱) کثرت سے شراب نوشی کرنا ۔ (۲) Swizzle-stick سے چلانا یا گھوٹنا ۔

Swizzle-stick : (n) برش نما سرے کی ڈنڈی جس سے جھاگ اٹھاتے ہیں (شراب وغیرہ میں) ۔

Swizzler : (n) شراب کا مرکب بنانے والا : خصوصاً دیکھو Swizzle-stick ۔

Swob : دیکھو Swab

Swollen : (a) [f. 'Swell'.] (۱) پھولا ہوا : متورم : سوجا ہوا ۔ (۲) بڑھا ہوا (مقدار یا درجے میں) ۔ (۳) متکبر : مغرور ۔ (۴) (زبان) لفاظانہ : جس میں لفاظی یا بے جا عبارت آرائی ہو ۔

Swollen estimates : (n) بہت زیادہ تخمینہ ۔

Swollen head : (n) تکبر : بیجا غرور ۔

Swollen-headed : (a) متکبر : بیجا مغرور ۔

Swollen oratory : (n) طمطراق کی خطابت ۔

Swoon : (n) [ME. 'Swowenen, Swouhen'.] دیکھو Sound

Swoon : (v) (۱) غش آ جانا : بے ہوش ہو جانا ۔ (۲) بتدریج کم ہوتے ہوئے غائب ہو جانا : رفتہ رفتہ ڈوب جانا ۔ (۳) (مجازاً) نہایت درجہ خوش ہونا : حالت وجد طاری ہو جانا ۔ (۴) بے ہوش کر دینا ۔

Swooned : (a) بے ہوش ۔

Swooner : (n) بے ہوش کرنے والا ۔

Swooning : (n) غشی : بے ہوشی ۔

Swooning : (a) بے ہوش ہو جانے والا : غش کھا جانے والا ۔

Swooningly : (adv.) بے ہوش ہو کر : غش کھاتے ہوئے ۔

Swoop : (n) (۱) گرنا : جھپٹ : جھپٹنا (شکاری پرندوں کا) : خطف ۔ (۲) ہلا : حملہ : چڑھائی ۔ (۳) غوطہ ۔ (۴) جھپٹا : چیل جھپٹا : حملہ جس میں بہت سی چیزیں چھین لی جائیں ۔

At one (fell etc.) swoop : ایک ہی چیل جھپٹے میں : ایک ہی وار میں ۔

Swoop : (v) [ME. 'Swope'.] (۱) گرنا : جھپٹ کر نیچے آنا (چیل وغیرہ کی طرح) ۔ (۲) ٹوٹ پڑنا : حملہ کرنا ۔ (۳) (بول چال) جھپٹ لینا : ایک ہی وار میں چھین لینا ۔ (۴) اترنا : نیچے آنا ۔ (۵) خط ہلالی بنانا ۔(۶) چوس لینا : کھینچ لینا : جذب کر لینا ۔

Swooper : (n) جھپٹا مارنے والا : حملہ کرنے والا ۔

Swoosh : (v) [Imitative.] (۱) پر شور آواز پیدا کرنا ۔ (۲) پر شور اوزار کے ساتھ چلنا یا لے جانا ۔ (۳) گرداب بننا : چکر کھانا ۔

Swoosh : (n) (۱) پر شور آواز ۔ (۲) پر شور آواز کے ساتھ چلنا ۔

Swop : دیکھو Swap

Sword : (n) [OE. 'Sweord'.] (۱) تلوار : شمشیر : سیف ۔ (۲)(فوج) سنگین ۔ (۳)(مجازاً)سبب موت یا ہلاکت: روحانی حربہ یا ہتھیار ۔ (۴)شمشیر زنی : قتل : جنگ : فوجی قوت یا طاقت ۔ (۵)علامت انصاف : طاقت : حلقۂ اختیار ۔ (۶)تلوار سے مشابہ چیز ۔ (۷) تلوار کی شکل کے بعض میکانکی اوزار ۔ (۸) کنار مچھلی کی نکلی ہوئی جبڑے

کی ہڈی ۔ (۹) تلوار کی شکل کی روشنی یا کرن ۔

At sword's point : دشمنی سے؛ مخالفانہ؛ معاندانہ طور پر ۔

Cavalry sword : تلوار جس کی نوک خمدار ہوتی ہے ۔

Court sword/ Dress- : تلوار جو درباری لباس پر لگاتے ہیں ۔

The power of the sword : فوجی قوت یا طاقت ۔

The sword of justice : عدل کی شمشیر ؛ عدالت ۔

The sword of the spirit : کلام الہٰی ؛ خدا کا کلام ۔

To draw the sword : لڑائی چھیڑنا ؛ جنگ شروع کرنا ۔

To put to the sword : تہِ تیغ کر دینا ؛ قتل کر دینا ۔

To sheathe the sword : لڑائی بند کرنا ؛ جنگ ختم کرنا ۔

To throw one's sword in to the scale : کسی شخص کی یا کسی مقصد کی حمایت میں تلوار اٹھانا ۔

Sword : (v) (۱) تلوار سے لیس کرنا ۔ (۲) تلوار سے مارنا ۔

Sword-and-buckler : (a) تلوار اور سپر سے لیس ؛ تلوار اور سپر سے متعلق ۔

Sword-arm : (n) (۱) سیدھا ہاتھ ؛ دایاں ہاتھ ۔ (۲) فوجی قوت ۔

Sword-bayonet: (n) قبضہ دار سنگین ۔

Sword-bean : (n) یورپ کا ایک بل دار پودا جس میں لمبی لمبی پھلیاں ہوتی ہیں اور وہ کھائی جاتی ہیں ۔

Sword-bearer : (n) (۱) تیغ بردار (جو جشن وغیرہ کے موقع پر بادشاہ کی یا کسی اور بڑے آدمی کی تلوار لے کر آگے چلتا ہے) ۔ (۲) برطانیہ کا وہ افسر جو جشن وغیرہ کے موقع پر بلدیاتی افسر کے سامنے تلوار لے کر چلتا ہے ۔ (۳) پولینڈ کے نائٹوں کی ایک جماعت ۔

Sword-belt : (n) پرتلا ؛ ڈاب ۔

Sword-blade : (n) تلوار کا پھل ۔

Sword-cane : (n) گپتی (چھڑی جس کے اندر پتلی تلوار چھپی رہتی ہے) ۔

Sword-cut : (n) تلوار کا زخم ۔

Sword-dance : (n) تلوار کا ناچ ؛ وہ ناچ جس میں ناچنے والا تلوار ہاتھ میں لے کر گھماتا ہے یا عورتیں مردوں کی تلواروں کے حلقے میں ناچتی ہیں یا ناچنے والا تلواروں پر قدم رکھتا ہوا گذرتا ہے ۔

Sword-dancer : (n) تلوار کا ناچ ناچنے والا ۔

Sword-dancing : (n) تلوار کا ناچ ۔

Sword fern : (n) ایک قسم کا سرخس جس کا ورق شمشیر نما ہوتا ہے ۔

Sword-flag : (n) ایک قسم کا پھولدار درخت ؛ سوسن زرد ۔

Sword-grass : (n) بعض قسم کے پودے جن کی پتیاں تلوار کی طرح تیز ہوتی ہیں ۔

Sword-hand : (n) سیدھا ہاتھ ؛ دایاں ہاتھ ۔

Sword-knot : (n) (۱) چمڑے کا تسمہ جو تلوار کے دستے میں لگا رہتا ہے تاکہ تلوار ہاتھ سے چھوٹ نہ سکے ۔ (۲) تلوار کے دستے کا آرائشی تسمہ ۔

Sword-law : (n) فوجی حکومت ؛ تلوار کی حکومت ۔

Sword-leaved : (a) تلوار نما پتیوں والا ۔

Sword-lily : (n) ایک پھولدار درخت جس کے پتے تلوار کی شکل کے ہوتے ہیں ۔

Sword-mat : (n) (بحری) مضبوط دبیز چٹائی جو رسوں کو رگڑ سے بچانے کے لئے لگائی جاتی ہے ۔

Sword-matting : (n) دیکھو Sword-mat

Sword of damocles : (n) آنے والی مصیبت ؛ شامت ۔

Sword-plant : (n) پودوں کی ایک جنس ۔

Sword-play : (n) (۱) شمشیر بازی ۔ (۲) چوٹیں (جو بحث میں چلتی ہیں) ۔

Sword-proof : (a) تلوار روک ۔

Sword-sedge : (n) آسٹریلیائی سیج ۔

Sword-service : (n) فوجی خدمت جو غلام اپنے آقا کو دیتا ہے ۔

Sword-shaped : (a) سیفی ۔

Sword-side : (n) پدری نسب ۔

Sword-stick : (n) دیکھو Sword-cane

Sword-sucker : (n) کیلے کے درخت کی جڑ ۔

Sword-swallower : (n) کرتب دکھانے والا جو تلوار کو نگل جانے کا تماشا دکھلاتا ھے ۔

Sword-tail : (n) (۱) شاہ سرطان ۔ (۲) متعدد قسم کے چھوٹے کیڑے جو جنگل میں درختوں پر پائے جاتے ہیں ۔ (۳)ایک قسم کی مچھلی ۔

Sword-taker : (n) قاتل ؛ خونی ۔

Sword-weed : (n) سنا ؛ ایک مشہور مسہل دوا ۔

Sword-whale : (n) ایک قسم کی وہیل مچھلی ۔

Swordbill : (n) جنوبی امریکا کا ایک پرندہ جس کے اڑتے وقت پروں میں سے غنغناہٹ کی آواز پیدا ہوتی ھے ۔

Sworded : (a) (۱) تلوار سے لیس ۔ (۲) جس کا کچھ حصہ تلوار سے مشابہ ہو ۔

Sworder : (n) (۱) تلوار سے قتل کرنے والا ؛ قاتل ؛ خونی ؛ پیشہ ور تیغ زن ۔ (۲) تیغ زن ؛ شمشیر بازی کا ماہر ۔

Swordfish : (n) (۱) کتار مچھلی ؛ خار ماہی (بحر اوقیانوس یا بحیرۂ روم کی مچھلی جس کے اوپر کے گلپھڑے آگے کو نکلے ہوتے ہیں اور دوسری مچھلیوں کو یا جہاز کی لکڑی کو چھید ڈالتے ہیں) ۔ (۲) (علم النجوم) سملۂ سیافہ ؛ خار ماہی ۔ (۳) ایک قسم کی پیراکی جو اوندھ کر اور پیٹھ کو خمدار بنا کر کی جاتی ھے اور جس میں سر اور ایک ٹانگ پانی سے اوپر ہوتی ھے ۔

Swordfisherman : (n) خار ماہی کا شکار کرنے والا ۔

Swordfishing : (n) خار ماہی کا شکار ۔

Swording : (a) حربی ؛ جنگی ؛ جنگ جویانہ ۔

Swordless : (a) بے تلوار کا ؛ بے شمشیر ۔

Swordlike : (a) تلوار نما ؛ شمشیر نما ۔

Swordman : (n) (۱) دیکھو Swordsman ۔ (۲) تلوار سے لڑنے والا سپاہی ؛ تلوار بردار فوج ۔ (۳) سپاہی ؛ سورما ۔

Swordsman : (n) (۱) شمشیر بازی کا ماہر ؛ تیغ زن ۔ (۲) سپاہی ؛ فوجی آدمی ۔

Swordsmanship : (n) تیغ زنی ؛ شمشیر بازی ۔

Swordswoman : (n) تیغ زن عورت ۔

Swore : دیکھو Swear

Sworl : Swirl کا متبادل ۔

Sworn : (a) (۱) حلفیہ ؛ حلف اٹھائے ہوئے ۔ (۲) مستقل ؛ مصمم ؛ پکا ۔ (۳) جس کی تقریری حلف اٹھا کر کی گئی ہو ۔ (۴)حلفیہ وعدہ کرنے والا ؛ جس کے لئے حلف اٹھایا گیا ہو ۔

Sworn brother : (n) (۱) ان دو ہمسفر سپاہیوں میں سے کوئی ایک جنھوں نے اچھے برے میں ایک دوسرے کا ساتھ دینے کا حلف لیا تھا ۔ (۲) جگری دوست ؛ رفیق سفر ۔

Sworn enemy : (n) کٹر دشمن ؛ صریح دشمن ۔

Sworn foe : (n) دیکھو Sworn enemy

Sworn friend : (n) دیکھو Sworn-brother

Sworn man : (n) (۱) وہ شخص جو کسی منصب یا دفتر کے لئے حلف اٹھائے ہو ۔ (۲) غلام ۔

Swot/ Swat : (n) [Var. of Sweat.] (۱) (اسکول کا عامیانہ) کالج یا اسکول کی پڑھائی ؛ رٹائی ؛ گھٹائی ۔ (۲) (قدیم) ریاضی ۔ (۳) محنت ؛ مشقت ؛ سخت محنت کا کام ۔ (۴)زیادہ پڑھنے والا ۔

Swot/ Swat : (v) سخت محنت کرنا ؛ گھوٹنا ؛ رٹنا ؛ بے حد محنت سے مطالعہ کرنا ۔

Swot up : (v) گھونٹ ڈالنا (کسی مضمون کو) ۔

Swotter : (n) بہت پڑھنے والا ؛ رٹو ؛ رٹنے والا ۔

Swound : (n) [Later form of 'Swoune'.] غشی ؛ غش ؛ بیہوشی ۔

Swound : (v) بیہوش ہو جانا ۔

Swow : دیکھو Sough

Swow : (v) قسم کھانا ۔

Swrench : (n) سنسی جس کا دستہ S کی طرح ہوتا ہے ۔

Swum : دیکھو Swim

Swung : دیکھو Swing

Swy : (n) [G. 'Zwei'.] ایک قسم کا جوا ۔

-sy : اسم مصغر بنانے کا آخری جز ۔

Sy : -Syn ان یونانی الفاظ یا ان کے مشتقات سے پہلے لگایا جاتا ہے : (۱) جن کے شروع میں "S" اور "S" کے بعد حرف صحیح ہو ۔ (۲) جن کے شروع میں "Z" ہو ۔

Syagush : (n) [Pers. 'Siyah gush'.] سیاہ گوش : قراقل ۔

Sybarite : (n) [L. 'Sybarita'.] سباری : سباریس کا باشندہ : اطالیہ میں قدیم یونان کی ایک نو آبادی تھی جس کے باشندے عیش پرستی میں مشہور تھے ۔ (۲) عیش پرست شخص: عیش کا بندہ ۔

Sybarite : (a) (۱) سباری ۔ (۲) عیش پرست : عیش پرستانہ : عیاش ۔

Sybaritic : (a) دیکھو Sybarite

Sybaritically : (adv.) عیش پرستی سے ۔

Sybaritish : (a) دیکھو Sybaritic

Sybaritism : (n) عیش پرستی : عیاشی ۔

Sybil : (غلطی سے) "Sibyl" کی جگہ لکھا جاتا ہے ۔

Sycamine : (n) [L. 'Sycaminus'.] سیاہ شہتوت : شاہ توت ۔

Sycamore/ Sycomore : (n) [OFr. 'Sic(h)amor'.] (۱) ایک قسم کا انجیر جو مصر و شام میں ہوتا ہے : جمیز ۔ (۲) ماپل کی ایک بڑی قسم ۔ (۳) شمالی امریکا کا ایک درخت : اس درخت کی لکڑی ۔ (۴) Sycamore-moth کا مخفف ۔

Sycamore-fig : (n) انجیر کا درخت ۔

Sycamore-maple : (n) بڑی قسم کا ماپل : چناری افزا ۔

Sycamore-moth : (n) ایک قسم کا پروانہ جو راتوں کو نکلتا ہے ۔

Sycamore-tree : (n) (۱) درخت انجیر ۔ (۲) بڑی قسم کا ماپل ۔ (۳) شمالی امریکا کا ایک درخت ۔

Syce : (n) [Arab. 'Sais, Sayis'.] سائیس ۔

Sycee : (n) [Chinese 'Si'.] خالص چاندی کے ڈلے جن پر بینک وغیرہ کی مہر ہوتی ہے : چین میں روپے کی طرح چلتے ہیں مگر وزن کے حساب سے ۔

Sycetta : (n) [L.] زمانہ قدیم کا ایک قسم کا اسفنج ۔

Sychnocarpous : (a) [Gr. 'Sychnos' + 'Karpos' + '-ous'.] (۱) سدا ثمرہ : جس میں متعدد برسوں تک پھل آئیں ۔ (۲) سدا بہار ۔

Sycoceric : (a) [Gr. 'Syken' + 'keros' + ic.] ایک آسٹریلیائی جنس کی انجیر کے مومی گوند سے متعلق یا اس سے بنایا ہوا ۔

Sycoceric acid : (n) ایک قسم کا بلوری مرکب ۔ ($C_{18} H_{28} O_2$)

Sycoceryl : (n) Sycoceric مرکب کا فرضی اصلیہ ۔

Syconium : (n) [Gr. 'Sycon' + ium.] انجیریہ : گودے دار پھل جس کے بیج ایک کھوکھلے خول کے اندر ہوتے ہیں ۔

Syconus : (n) دیکھو Syconium

Sycophancy : (n) [L. 'Sycophantia'.] (۱) خوشامد : چاپلوسی : کاسہ لیسی ۔ (۲) بدنامی : رسوائی : ہتک عزت : بدگوئی: چغل خوری ۔

Sycophant : (n) [Fr. 'Sycophante' or L. 'Sycophante'.] (۱) خوشامدی : چاپلوس : کاسہ لیس ۔ (۲) چغل خور : رسوائی کرنے والا ۔

Sycophant : (a) (۱) خوشامدانہ : خوشامد کا : چاپلوسی کا ۔ (۲)مفسد: بدگو : افترا پرداز ۔

Sycophantic : (a) دیکھو Sycophant

Sycophantically : (adv.) خوشامدانہ طور پر : چاپلوسی سے ۔

Sycophantish : (a) خوشامدانہ : چاپلوسی کا ۔

Sycophantishly : (adv.) خوشامدانہ طور پر : چاپلوسی کے ساتھ ۔

**Sycophantism : (n)** بدگوئی : افترا پردازی : چغل خوری ۔

**Sycophantize : (v)** (شاذ) خوشامد کرنا : چاپلوسی کرنا ۔

**Sycophantly : (adv.)** دیکھو Sycophantically

**Sycosis : (n)** [Gr. 'Sykosis'.] انجیریہ : ایک طرح کی خارش جو سر میں یا چہرے کے اس حصے میں جہاں داڑھی ہوتی ہے پیدا ہو جاتی ہے : جرب الحلق (اسے Barber's itch بھی کہتے ہیں) ۔

**Sydeham's choreas : (n)** بچوں کی ایک بیماری : ام الصبیان ۔

**Sydenham's laudanum : (n)** (۱) ایک قسم کی افیم آمیز شراب ۔ (۲) افیم کا صبغہ جس میں زعفران ملا رہتا ہے ۔

**Sydney blue gum : (n)** آسٹریلیا کا ایک بڑا درخت جس سے گوند نکلتا ہے ۔

**Sydneyite : (n)** سیڈنی (آسٹریلیا) کا باشندہ ۔

**Sydnite : (n)** [Fr.] سائینہ : ایک قسم کی قلمی قلوی چٹان جو آتش فشاں مادے سے ملتی ہے اور جس میں سنگ مروہ یا تو بہت کم ہوتا ہے یا بالکل نہیں ہوتا : سرخ سنگ خارا ۔

**Syenitic : (a)** سائینہ سے متعلق : سائینی ۔

**Syenodiorite : (n)** ایک قسم کی آتشیں چٹان ۔

**Syenogabbro : (n)** ایک قسم کی آتشیں چٹان ۔

**Syke :** دیکھو Sike

**Syl : (n)** -Syn- ان یونانی الفاظ یا ان کے مشتقات سے پہلے آتا ہے جو "L" سے شروع ہوتے ہیں ۔

**Sylaba anceps : (n)** [L.] کسی جملے یا مصرع کا آخری ہجا ۔

**Syllabarium : (n)** [mod. L.] ارکان تہجی : ان زبانوں کی الف ب جن میں مفرد حروف کی جگہ ارکان ہوتے ہیں: ہجاؤں کا سیٹ ۔

**Syllabary : (n)** [mod. L. 'Syllabarium'.] دیکھو Syllabarium

**Syllabic : (a)** [Fr. 'Syllabique' or late or med. L. 'Syllabicus'.] (۱) رکنی : رکن تہجی کا : ہجائی : رکنی ۔ (۲) رکن کی آواز رکھنے والی : رکنی (علامت ، حرف) ۔ (۳) (جس کا) ایک ایک رکن الگ الگ کیا جائے ۔

**Di-syllabic :** دو رکنی ۔

**Mono-syllabic :** یک رکنی ۔

**Quadri-syllabic :** چہار رکنی ۔

**Tri-syllabic :** سہ رکنی ۔

**Syllabic : (n)** (۱) ہجائی علامت : رکنی نشان ۔ (۲) ہجا کی آواز ۔

**Syllabic augment : (n)** دیکھو Augment

**Syllabically : (adv.)** (۱) رکن تہجی کے مطابق : اس طریقے سے کہ حرف یا علامت رکن کی آواز رکھتا ہو ۔ (۲) ارکان الفاظ کے لحاظ سے ۔ (۳) (لفظ کا) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کرتے ہوئے ۔

**Syllabicate : (v)** [med. L. 'Syllabicatio'.] (۱) ارکان تہجی میں تقسیم کرنا (لفظ کو) : ہجاؤں میں منقسم کرنا ۔ (۲) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کرنا ۔

**Syllabication : (n)** (۱) تقسیم ارکان تہجی : تقسیم ہجا ۔ (۲) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کرنا یا کیا جانا ۔

**Syllabicity : (n)** ہجا بننے یا بنانے کی صلاحیت ۔

**Syllabicness : (n)** ہجا بننے کی صفت ۔

**Syllabification : (n)** (۱) تقسیم ارکان تہجی : تقسیم ہجا ۔ (۲) ایک ایک رکن الگ الگ ادا کرنا یا کیا جانا ۔

**Syllabify : (v)** دیکھو Syllabicate

**Syllabism : (n)** (۱) ہجائی علامتوں کا استعمال ۔ (۲) ہجاؤں میں تقسیم : ارکان تہجی میں تقسیم : ہجے بندی ۔

**Syllabize : (v)** دیکھو Syllabicate

**Syllable : (n)** [AFr. 'Sillable'.] (۱) رکن تہجی : ہجا : رکن : لفظ کا وہ ٹکڑا جو ایک بار میں ادا ہو سکے : بول ۔ (۲) یک ہجائی لفظ ۔ (۳)(مجازاً) ایک لفظ : ایک حرف ۔ (۴)(تقریر یا تحریر کا) مختصر ترین حصہ : ذرہ : کسی چیز کا مختصر ترین حصہ ۔ (۵) دیکھو Syllable-name.

**Syllable : (v)** بولنا : زبان سے ادا کرنا : لفظ کا ایک ایک ہجا الگ الگ ادا کرنا : صاف صاف بولنا ۔

**Syllable name : (n)** سرگم کے اصول میں کسی سُر کا نام ۔

**Syllabub/ Sillabub : (n) [Origin unkn.]** (۱) دودھ اور شراب کا مشروب ۔ (۲) ایک قسم کی مٹھائی جو دودھ یا کریم میں انڈے کی سفیدی ملا کر اسے خوب پھینٹ کر بناتے ہیں اور جس میں شراب ملا دیتے ہیں ۔

**Syllabus : (n) [mod. L.]** (۱) خاکہ (لیکچر وغیرہ کا) : خلاصہ : لب لباب : موجز ۔ (۲) نصاب تعلیم : مفصل نصاب ۔ (۳)(رومی کلیسا) پوپ کی مجلس کے فیصلوں کا خلاصہ ۸۵ عقائد ممنوعہ کی فہرست جو ۱۸۶۵ء میں شائع کی گئی تھی ۔

**Syllabus of errors : (n)** (رومی کلیسا) پوپ کی مجلس کے فیصلوں کا خلاصہ ۔

**Syllepsis : (n) [Gr. 'Syllapsis'.]** (۱) (فن بدیع) استخدام : ایک لفظ کا جملے میں دو مختلف الفاظ سے متعلق ہونا دو مختلف معنوں میں : مطابقت معنوی ۔ (۲) ایک لفظ کا جملے میں دو مختلف لفظوں سے متعلق ہونا جس میں ایک کے لئے صرف و نحو کی رو سے مناسب ہو دوسرے کے لئے نہ ہو ۔

**Sylleptic/ -al : (a)** استخدامی ۔

**Sylleptically : (a)** استخدام کے طور پر ۔

**Syllid : (a)** چند خاری کیڑوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

**Syllid : (n)** چند خاری کیڑے ۔

**Syllidae : (n) [mod. L.]** چند خاری پیراک کیڑوں کی ایک جنس ۔

**Syllidian : (n & a)** دیکھو Syllid

**Syllis : (n)** (۱) چند خاری کیڑوں کی جنس نموذجی ۔ (۲) چند خاری کیڑوں کی جنس نموذجی کا کوئی کیڑا ۔

**Syllogism : (n) [Late ME. 'Silogisme'.]** (۱) (منطق) قیاس : قیاس منطقی : صغریٰ اور کبریٰ سے نتیجہ نکالنا ۔ (۲)(مجازاً) دلیل یا کوئی چیز جسے طنزاً یا مزاحاً ایسا کہا جائے : بظاہر صحیح : دلیل ۔ (۳) فوری نتیجہ ۔

- **Assertory syllogism :** قیاس مطلقہ ۔
- **Catogorical syllogism :** قیاس قطعیہ ۔
- **Dilemma syllogism :** قیاس فتحمل ضدین ۔
- **Disjunctive syllogism :** قیاس منفصلہ ۔
- **Enthymene syllogism :** قیاس مستوی الرّکن ۔
- **False syllogism :** قیاس کاذب : قیاس مع الفارق : ایسا قیاس جس میں صغریٰ اور کبریٰ کے درمیان صحیح حد وسط نہ ہو : غلط قیاس ۔
- **Hypothetical syllogism :** قیاس فرضیہ ۔
- **Mixed syllogism :** قیاس مخلوط ۔
- **Necessary syllogism :** قیاس ضروریہ ۔
- **Probable syllogism :** قیاس احتمالیہ ۔
- **Pure syllogism :** قیاس خالص ۔

**Syllogist : (n)** قیاسی دلیل کرنے والا : قیاسی دلیل کا ماہر ۔

**Syllogistic : (a)** قیاسی : قیاس منطقی کا ۔

**Syllogistic : (n)** (۱) (منطق) قیاسیات ۔ (۲)قیاسی توجیہ : استدلال ۔

**Syllogistically : (adv/.)** قیاساً : قیاس منطقی کی رو سے ۔

**Syllogize : (v) [OFr. 'Sil (l)oriser'.]** (۱) قیاس منطقی سے کام لینا ۔ (۲) استدلال یا واقعات کو قیاس منطقی کی صورت میں ترتیب دینا ۔

**Syllogizer : (n)** قیاس منطقی سے کام لینے والا ۔

**Sylph : (n) [mod. L. 'Sylphes'.]** (۱) ہوا کی دیوی : روح ہوا : ہوا کی پری : ہوا پری ۔ (۲) (مجازاً) نازک اندام لڑکی : دھان پان لڑکی : پری ۔ (۳) ایک پرند جس کی دم لمبی اور سرخ رنگ کی ہوتی ہے اور اڑنے میں اس کے پروں سے سریلی سی آواز نکلتی ہے ۔

**Sylphic : (a)** ہوا پری سے متعلق : ہوا پری سے مشابہ ۔

**Sylphid : (n)** ہوا پری کی بچی : چھوٹی ہوا پری ۔

**Sylphid : (a)** دیکھو Sylphic

**Sylphish : (a)** ہوا پری جیسی : نازک اندام : ہوا پری سے مشابہ ۔

**Sylphlike : (a)** روح ہوا کی طرح : ہوا کی دیوی کی طرح ۔

**Sylva/ Silva : (n) [L.]** (۱) جنگلی درختوں پر کتاب یا ان کی فہرست کا نام ۔ (۲) اشجار خطہ ۔

**Sylvan/ Silvan : (n)** [Fr. 'Sylvain.'.] (۱) جنگلی : جنگل میں رہنے والا ۔ (۲) جنگل کا دیوتا ۔ (۳) جنگلی : دیہاتی ۔ (۴) جنگلی جانور یا پرندہ ۔

**Sylva/ Silvan : (a)** (۱) جنگلی : جنگل کا ۔ (۲) جنگل سے بھرا ہوا : درختوں سے بھرا ہوا ۔ (۳) لکڑی کا بنا ہوا ۔

**Sylvaner : (n)** [G.] (۱) کیلیفورنیا اور جرمانیہ کا ایک قسم کا انگور ۔ (۲) اس انگور کی بنی شراب ۔

**Sylvanite : (n)** [Fr.] (۱) خام ٹیلوریم ۔ (۲) سونے اور چاندی کا ٹیلورائیڈ ۔

**Sylvanitic : (a)** جس میں سلونائیٹ ہو ۔

**Sylvate/ Silvate : (n)** سلوك ایسڈ کا نمك ۔

**Sylvatic/ Silvatic : (n)** (شاذ) جنگلی : جنگل کا ۔

**Sylvester : (n)** [Proper name] یوم سنت سلوسٹر (۳۱/دسمبر) ۔

**Sylvestrian/ Silvestrian : (a)** [L. 'Silvestris' + -an.] جنگلی : صحرائی : جنگل کا : دیہاتی : گاؤں کا ۔

**Sylvestrian : (a)** سینٹ بینی ڈکٹ کے راہبوں کے سلسلے سے متعلق ۔

**Sylvestrian : (n)** سینٹ بینی ڈکٹ کے طبقے کا راہب ۔

**Sylvian : (a)** [Fr. 'Sylvien'.] علم تشریح کا ماہر سلوئیس کے نام سے موسوم ۔

**Sylvian : (a)** [mod. L.] (طیوریات) سلویسی : پرندوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

**Sylvian : (n)** سلویسی : ایک قسم کی چڑیا ۔

**Sylvian fissure : (n)** سلویسی درز ۔

**Sylvic acid/ Silvic- : (n)** [Fr. 'Sylvique'.] ایک قسم کا بے رنگ قلمی مادہ ۔

**Sylvicoline : (a)** [mod. L. 'Sylvicolinae'.] صحرائی پرندوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

**Sylvicoline : (n)** صحرائی پرندہ ۔

**Sylviculture/ Sylviculture : (n)** [Fr.] شجر پروری : درختوں کی پرورش جنگل سازی کے طور پر ۔

**Sylviculturist : (n)** شجر پروری کا ماہر ۔

**Sylvid : (n)** [L. 'Sylva'.] قدیم زمانے کے امریکی انڈین ۔

**Sylviid : (n)** پرندوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

**Sylviid : (n)** بعض قسم کے پرندے۔

**Sylviidae : (n)** [mod. L.] پرندوں کی ایک جنس ۔

**Sylvilagus : (n)** [L.] خرگوش کی قسم کے دودھ پلانے والے جانوروں کی ایک جنس ۔

**Sylvine : (n)** [Fr.] (معدنیات) خام پوٹاشیم کلورائیڈ ۔

**Sylvinite : (n)** وہ چٹان جس سے خام پوٹاشیم کلورائیڈ نکلتا ھے ۔

**Sylvite : (n)** دیکھو Sylvine

**Sym- : (Prefix)** [Ggr. 'Sym-.'] -Syn ان یونانی الفاظ یا ان کی مشتقات کے ساتھ آتا ھے جو "b" یا "n" یا "p" سے شروع ہوتے ہیں ۔

**Sym-allylene : (n)** دیکھو Allene

**Symballphone : (n)** [Gr. 'Symballein'.] دوہرا سماع الصدر ۔

**Symbatic : (a)** [Gr. 'Symbatikos'.] (متعلق متغیرات) جو ایک ساتھ گھٹتے یا بڑھتے ہیں ۔

**Symbion : (n)** ہم زیست : معائش ۔

**Symbionic : (a)** ہم زیست سے متعلق ۔

**Symbiont : (n)** ہم زیست جسم نامی یا نباتی : ہم زیست ۔

**Symbionticism : (n)** (۱) (حیاتیات) ہم زیستی : دو یا زیادہ اجسام حیاتی کا ہمیشہ ساتھ اگنا یا ساتھ رہنا : معائشت ۔ (۲) نظریہ احتیاج باہمی ۔ (۳) امداد باہمی : اشتراک باہمی ۔

**Symbiose : (v)** ہمیشہ ساتھ اگنا یا ساتھ رہنا۔

**Symbiosis : (n)** [Gr. 'Symbiosis'.] دیکھو Symbionticism

**Antagonistic sybiosis :** مخالف ہم زیستی ۔

**Symbiotic : (a)** ہم زیستانہ : معائشت کا : معائشی : معائش ۔

**Symbiotically : (adv.)** معاشت کی رو سے۔

**Symbiotics : (n)** مطالعۂ ہم زیستی۔

**Symbiotism : (n)** دیکھو Symbiosis

**Symblepharon : (n)** (طب) التصاق الجفن : پپوٹے کا دیدے سے چپک جانا۔

**Symbol : (n)** [Chr. L. 'Symbolum'.] (۱) نشان : رمز : اشارت : وہ چیز جو کسی دوسری چیز کی طرف اشارہ کرتی ہو : وہ چیز جو کسی مناسبت کی بنا پر مسلمہ طور پر کسی دوسری چیز کو ظاہر کرتی ہو یا ذہن کو اس طرف منتقل کرتی ہو۔ (۲) علامت : کوئی نقش جو کسی چیز یا کسی خیال کو ظاہر کرتا ہو (مثلاً بروج کی شکلیں ، حروف تہجی ، ریاضی کی علامت)۔ (۳) ارکان یاعقائد دین مسیحی۔(۴) عشائے ربانی کی شراب یا روٹی۔ (۵)علامت جو کسی دبی ہوئی نفسیاتی گتھی کو ظاہر کرتی ہے۔

**Symbol : (a)** (۱) علامت سے ظاہر کرنا : نشان سے ظاہر کرنا۔ (۲) علامتوں کو استعمال کرنا : اشاری طرز میں لکھنا یا پیش کرنا : اشاریت کا رنگ پیدا کرنا۔ (۳) نشان ہونا۔

**Symbol train : (n)** تیز رفتار مال گاڑی۔

**Symbolgram : (n)** امریکی انڈینوں کا بنایا ہوا حسین علامتوں کا مجموعہ جس سے بنانے والے کے حوصلے اور خواہشات کا علم ہوتا ہے۔

**Symbolic : (a)** (۱) اشاراتی : اشارہ کرنے والا : علامتی۔ (۲) علاماتی۔ (۳) رمزی۔ (۴) عقائد دین مسیحی سے متعلق۔

**Symbolic book : (n)** ارکان دین مسیحی کی کتاب۔

**Symbolic delivery : (n)** علامت کی شکل میں (مثلاً کنجی ، بینک کی کتاب) جائداد کی حوالگی۔

**Symbolic equation : (n)** (ریاضیات) علامتی مساوات۔

**Symbolic language : (n)** اشاراتی زبان : خصوصاً مختصر نویسی۔

**Symbolic logic : (n)** علامتی منطق۔

**Symbolical : (a)** دیکھو Symolic

**Symbolically : (adv.)** (۱) نشان کے طور پر۔ (۲) علامت کے طور پر۔ (۳) اشاراتی طرز میں : اشاریت کے طرز میں۔

**Symbolicalness : (n)** اشاراتی ہونا : علامتی ہونا۔

**Symbolicly : (adv.)** دیکھو Symbolically

**Symbolism : (n)** (۱) اشاریت : مصوری اور شاعری کا وہ طرز (جو زمانہ حال میں فرانس سے نکلی ہے) جس میں اشیاء اور خیالات کو اصلی رنگ میں پیش کرنے کے بجائے اشارات اور نشانات سے کام لیا جاتا ہے : علامتیت : اشارت نگاری۔ (۲) ارکان دین مسیحی اور اظہار عقیدہ کا دینی مطالعہ۔ (۳) نظام علامات۔

**Symbolist : (n)** (۱) اشارات اور نشانات کا سمجھنے والا یا استعمال کرنے والا : اشارت داں : اشارت پسند۔ (۲) اشاری طرز کا مصور یاشاعر : اشاری : اشارت نگار : علامت نگار۔

**Symbolist : (a)** اشارت نگاروں سے متعلق۔

**Symbolistic/-al : (a)** اشارت نگاروں سے متعلق : اشارات اور نشانات کے سمجھنے والوں یا استعمال کرنے والوں سے متعلق : اشارت پسندانہ۔

**Symbolistically : (adv.)** اشارت پسندانہ طور پر : اشارت نگاری کی طرز میں۔

**Symbolization : (n)** (۱) استعمال علامت :نشان معین کرنا یا کیا جانا : نشان سے ظاہر کرنایا کیا جانا : علامتاؤ۔ (۲) تحریری علامتوں کے ذریعہ پیش کرنا : تحریری علامات۔

**Symbolize : (v)** (۱) نشان ہونا : علامت ہونا۔ (۲) کسی چیز کا نشان معین کرنا : نشان سے ظاہر کرنا : اشارے میں پیش کرنا۔ (۳) ارکان دین یا اظہار عقیدہ کے طور پر ظاہر کرنا۔

**Symbolizer : (n)** نشان سے ظاہر کرنے والا۔

**Symbological : (a)** اشاریاتی : علامیاتی : اشاریات یاعلامتیات سے متعلق۔

**Symbolography : (n)** علامات نگاری۔

**Symbology : (n)** (۱) اشاریات : نشانات اور علامات کاعلمی مطالعہ : علامتیات۔ (۲) نشانات یا علامات کا استعمال : رمزیات : علم الرموز۔

**Symbololatry : (n)** علامات پرستی : علامت پرستی : نشان پرستی۔

**Symbolophobia : (n)** علامات ترسی : یہ خوف کہ حرکت یا تقریر میں اشارات زیادہ نہ ہو جائیں۔

**Symbranch : (n)** [mod. L. 'Symbranch'.] ایک قسم کی مچھلی ۔

**Symbranchia :** مچھلی کی ایک جنس ۔

**Symbranchiate : (a)** مچھلی کی ایک جنس سے متعلق ۔

**Symbranchiate : (n)** دیکھو Symbranch

**Symbranchii : (n)** [mod. L.] دیکھو Symbranchia

**Symmelia : (n)** [Gr. 'Sym' + 'melos' + ia.] (مرضیات) ایک قسم کی عجیب الخلقتی جس میں دو اعضا خصوصاً دونوں پچھلی ٹانگیں مل کر ایک ہو جاتی ہیں ۔

**Symmetalic : (a)** ہم فلزیت سے متعلق ۔

**Symmetalism : (n)** ہم فلزیت : دونوں دھاتوں کے ممزوج سے سکہ بنانے کا نظام ۔

**Symmetral : (a)** [mod. L. 'Symmetrus'.] (ہندسہ) تشاکلی : تشاکل سے متعلق : جہاں پر نقشہ متشاکل ہو ۔

**Symmetric/ -al : (a)** (۱) متناسب ۔(۲) موزوں : سڈول ۔ (۳) متشاکل ۔ (۴) (نباتیات) ستارہ شکل : مساوی التناسب ۔ (۵)(فوٹو گرافی) متناسب عدسہ سے متعلق ۔ (۶) جس کے دونوں طرف یکساں اعضاء ہوں : ایسے اعضاء کی بیماری ۔

**Symmetrical lens : (n)** معمولی یا مرکب عدسہ جس کی مناظری خصوصیت شعاع محوری کو ۱۸۰ ڈگری سے گھمانے پر بھی نہیں بدلتا ھے۔

**Symmetrically : (adv.)** تناسب کے ساتھ : موزونیت کے ساتھ : تشاکل کے ساتھ ۔

**Symmetricalness : (n)** تناسب : تشاکل : موزونیت ۔

**Symmetrization : (n)** تناسب پیدا کرنا : سڈول بنانا : تشاکل پیدا کرنا ۔

**Symmetrize : (v)** (۱) تناسب پیدا کرنا ۔ (۲) موزونیت پیدا کرنا : سڈول بنانا ۔ (۳) تشاکل پیدا کرنا : ایک دوسرے کا جواب بنانا (دونوں حصہ) ۔

**Symmetrophobia : (n)** تشاکل ترسی : نفرت تشاکل (فنون لطیفہ خصوصاً فن تعمیر میں) ۔

**Symmetry : (n)** [Fr. 'Symmetrie', or L. 'Symmetria'.] (۱) تناسب : جسم کے اعضاء یا کل اجزا میں باہم صحیح نسبت۔(۲) وہ حسن جو تناسب کی وجہ سے پیدا ہو ۔ (۳)موزونیت : مناسبت : جوڑ : میل ۔ (۴) تشاکل : کسی چیز کے دو برابر کے حصوں کا بالکل ایک دوسرے کا جواب ہونا : ان اعضاء کی بیماری ۔ (۵) (نباتیات) موزونیت : پھول میں پنکھڑی ، حامل زر ، بقچہ ، گل ، مسند گل کی تعداد کا برابر یا متناسب ہونا ۔ (۶) (بلور کی) دو یا زیادہ پہلوؤں کا یکساں ہونا ۔

**Axis of symmetry :** محور تشاکل ۔

**Centre of symmetry :** مرکز تشاکل ۔

**Plane of symmetry :** سطح تشاکل ۔

**Symminct : (a)** [Gr. 'Symmciktos'.] ایسے مادے سے بنا ہوا جس کے مہین ذرات اور موٹے ذرات کی تہیں الگ نہ ہوں ۔

**Symmory : (n)** [Gr. 'Symmoria'.] (قدیم یونانی تواریخ) (ٹیکس لگانے کی غرض سے) ایتھنس اور دوسرے شہروں کے شہریوں کی دولت کے لحاظ سے درجہ بندی ۔

**Sympathectomize : (v)** مشار کی اعصاب کے راستے کو کاٹنے کا عمل جراحی ۔

**Sympathectomy : (n)** مشار کی عصب شگافی ۔

**Sympathetic : (a)** (۱) ہم درد : درد مند : ہمدردانہ : ہمدردی کا ۔ (۲) موید : تائیدی : تائید کا ۔ (۳) (تنقید نگاروں کی اصطلاح) دلنشیں (عبارت ، طرز) ۔ (۴) تاثر پذیر : (وہ شخص) جس پر عمل توجہ وغیرہ کا اثر ہو جاتا ھے ۔ (۵)مشار کی ۔ (۶) موافق : مناسب : پسندیدہ ۔ (۷)(موسیقی) مشار کی ارتعاش سے پیدا ہونے والے سروں سے متعلق ۔ (۸) مشار کی نظام اعصاب سے متعلق۔

**Sympathetic : (n)** (۱) (تشریح) مشار کی نظام : اعصاب شارکت ۔ (۲) وہ شخص جس پر عمل توجہ وغیرہ کا اثر ہو جاتا ہو ۔

**Sympathetic cell : (n)** مشار کی خلیہ ۔

**Sympathetic chain : (n)** مشار کی نظام اعصاب کے عقدہ دار طولی نسوں میں سے ایک ۔

**Sympathetic ganglion : (n)** مشار کی عقدہ ۔

**Sympathetic induction : (n)** مشار کی امالہ ۔

**Sympathetic ink : (n)** چھپی سیاہی : جس کی تحریر اس وقت تک نظر

نہیں آتی جب تك اسے آگ نہ دکھائی جائے یا اور کوئی مقررہ عمل نہ کیا جائے۔

**Sympathetic landscape : (n)** (۱) دل کو لگنے والا منظر ؛ دل پر اثر کرنے والا منظر۔ (۲) کسی شخص کی پسند کا منظر۔

**Sympathetic magic : (n)** جادو جس کی بنیاد کسی کے نام یا نام سے وابستہ کسی چیز پر ہوتی ہے۔

**Sympathetic nerve : (n)** عصب مشارکت : کوئی عصباس نظام اعصاب میں سے جو احشاء و امعاء اور شریانوں کو ملاتا ہے : خصوصاً ان دو اعصاب میں سے جو ریڑھ کی ہڈی میں اوپر سے نیچے تك چلے گئے ہیں۔

**Sympathetic nervous system : (n)** مشارکی نظام اعصاب۔

**Sympathetic opthalmia : (n)** ایك آنکھ میں سوزش یا چوٹ کی وجہ سے دوسری آنکھ میں سوزش یا تکلیف ہونا۔

**Sympathetic pain : (n)** (۱) درد ہمدردی ؛ وہ درد جو دوسرے کی تکلیف کو دیکھ کر ہو : درد غمخواری۔ (۲) درد مشارکت؛ درد جو جسم کے ایك حصے میں چوٹ آنے کی وجہ سے دوسرے حصے میں ہوتا ہے۔

**Sympathetic powder : (n)** کیمیا گروہ کاوہ سفوف جسے زخم سے نکلنے والے خون یا اس ہتھیار پر جس سے زخم آیا ہے لگانے پر زخم اچھا ہو جاتا ہے۔

**Sympathetic resonance : (n)** مشارکی گمك۔

**Sympathetic sound : (n)** مشارکی آواز جو ایك چیز کے ارتعاش سے دوسری چیز میں پیدا ہو۔

**Sympathetic strike : (n)** تائیدی ہڑتال : ہڑتال جو ہمدردی دکھانے کے لئے کی جائے۔

**Sympathetic string : (n)** مشارکی تار۔

**Sympathetic system : (n)** مشارکی نظام۔

**Sympathetic vibration : (n)** مشارکی ارتعاش۔

**Sympathetically : (adv.)** (۱) ہمدردی سے ؛ غمخواری کے طور پر۔ (۲) موئدانہ طور پر ؛ تائید کے انداز میں۔

**Sympatheticness : (n)** ہمدرد ہونا ؛ تاثر پذیری۔

**Sympathetico- :** جزو ترکیبی بمعنی "مشارکی اور......"۔

**Sympatheticoadrenal : (a)** مشارکی برگردہ۔

**Sympatheticotonia : (n) [mod. L.]** ایك عارضہ جو مشارکی نظام اعصاب کی وجہ سے جسم کی حرکتوں کی اغلبیت سے پیدا ہوتا ہے۔

**Sympathin : (n)** اعصاب مشارکت کے سروں سے نکلنے والا عصبی ہارمون۔

**Sympathism : (n)** دو یا زیادہ افراد میں یکساں احساس یا جذبہ کا ہونا ؛ ہم احساسیت ؛ ہم جذباتیت۔

**Sympathize : (v)** (۱) ہمدردی رکھنا ؛ اظہار ہمدردی کرنا ؛ ہمدردی کرنا ؛ غمخواری کرنا۔ (۲) احساس یا جذبے میں شریك ہونا : خیالات میں اتفاق رکھنا ؛ ہم خیال ہونا ؛ موید ہونا۔

**Sympathizer : (n)** (۱) ہمدرد ؛ غمخوار ؛ غم گسار۔ (۲) ہم خیال ؛ موید۔ (۳) حامی (کسی تحریك وغیرہ کا)۔

**Sympathizingly : (adv.)** ہمدردی کرتے ہوئے ؛ غمگساری سے۔

**Sympathy : (n) [L. 'Sympathia', Fr. 'Sympathic'.]** (۱) ہمدردی ؛ دل سوزی ؛ غمگساری ؛ غم خواری ؛ درد مندی۔ (۲) قلق؛ درد۔ (۳) ہم خیالی ؛ تائید۔ (۴) متکافی رشتہ ؛ مشارکت۔

In sympathy with : ہمدردانہ۔

Powder of sympathy : دیکھو Sympathetic powder

**Sympathy strikes : (n)** دیکھو Sympathetic strike

**Sympatric : (a)** ہم مکانی۔

**Sympatrically : (adv.)** ہم مکانی طور پر۔

**Sympelmous : (a)** پیوستہ کف پا ؛ (پرند) جس کے پنجوں کے وتر جڑے ہوئے ہوں۔

**Sympetalous : (a)** (نباتیات) پیوستہ گل ؛ جڑواں پنکھڑیاں ؛ جس کی پنکھڑیاں جڑی ہوئی ہوں ؛ پیوستہ چھر۔

**Symphalangus : (n) [mod. L.]** بندر کی ایك جنس۔

**Symphenomenion : (n)** ہم مظہر ؛ مشابہ مظہر۔

**Symphile : (n) [Back-formation from "Symphily".]** (حیوانیات)

Symphyo- / Symphy- : جزو تربیبی بمعنی "ساتھ اگنے والا"۔

Symphyseal : (a) متصل : ارتفاقی ۔

Symphysial : (a) دیکھو Symphyseal

Symphsian : (a) دیکھو Symphyseal

Symphysio-/ Symphyseo- : جزو ترکیبی بمعنی "وصل" : "پیوستگی"۔

Symphysion : (n) (۱) ارتفاقیہ : جبڑے کے وصل کا اوپری سرا۔ (۲) عانہ کی ہڈی کے اوپری سرے کا درمیانی حصہ ۔

Symphusiotomy : (n) ارتفاق شگافی : وضع حمل میں آسانی کے لئے ارتفاق عانہ کو کاٹ دینا۔

Symphysis: (n) [mod. L.] (۱) اتصال : نقطۂ اتصال یا خط اتصال۔ (۲) ارتفاق : ملتقی ۔ (۳) (نباتیات) وصل : پیوستگی ۔

Symphysis menti : (n) نچلے جبڑے کی دو ہڈیوں کا درمیانی جوڑ ۔

Symphysis pubis : (n) ارتفاق عانہ ۔

Symphysodactylis : (n) [mod. L.] دو یا زیادہ انگلیوں یا پنجوں کا جڑ جانا۔

Symphystaminous : (a) پیوستہ زر ریشہ ۔

Symphytic : (a) (شاذ) متصل : پیوستہ ۔

Symphytically : (adv.) متصل ہوتے ہوئے ۔

Symphytism : (n) متصل ہو جانا : پیوستگی ۔

Symphytum : (n) [Gr. 'Symphyton'.] ایك سدا بہار یوروپی بوٹی ۔

Sympiesometer : (n) [Gr. 'Sympiesis'.] (۱) سیل پیما : زود رو پیما : وہ آلہ جس سے دریا کی دھار کی قوت ناپی جاتی ہے ۔ (۲)بار پیما : گیسی بار پیما : وہ آلہ جس میں ہوا کے دباؤ کا اندازہ سیال کے اترنے چڑھنے اور اس گیس کے دباؤ سے ہوتا ہے جو شیشے کے اندر ہو۔

Symplectic : (a) [Gr. 'Symlectikos'.] مچھلی کے سر کے عظم تعلیقی سے متعلق استعمال ہوتا ہے۔

Symplectic : (n) مچھلی کے سر کا عظم تعلیقی ۔

Symplesite : (n) [Gr. 'Symplesit'.] ایك معدنی شے

مہمان : دوست : وہ کیڑہ جو گروہ پسند کیڑوں کے گھروں میں رہتا ہے اور جسے وہ کھلاتے ہیں اور اس کے جسم سے نکلنے والے مادے کو غذا کے طور پر استعمال کرتے ہیں۔

Symphilism : (n) مہمانی : دوستی ۔

Symphilous : (a) دوست رکھنے والا ۔

Symphily : (n) مہمانی : دوستی ۔

Symphonette : (n) سمفنی جسے کم آدمی بجاتے ہیں ۔

Symphonia : (n) (۱) ہم آہنگی : سروں کا میل : ہم صوتی ۔ (۲) سمفنی: ایك خاص نغمہ جو آرکسٹرا میں بجایا جاتا ہے اور جس میں کئی بالکل مختلف گتیں ساتھ چلتی ہیں : ترانہ ۔

Symphonic : (a) (۱) ہم صوت ۔ (۲) (مختصر نویسی) دو آوازوں کو پیش کرنے والا ۔ (۳) (موسیقی) سمفنی کا۔

Symphonic ballet : (n) سنگت ناچ جو سمفنی پر ناچا جاتا ہے ۔

Symphonic dance : (adv.) سازوں پر بجائی جانے والی رقص کی ایك دھُن ۔

Symphonic poem : (n) سمفنی کی طرح کا نغمہ ۔

Symphonically : (adv.) سمفنی کے طرز میں ۔

Symphonious : (adv.) (۱) ہم آہنگ ۔ (۲) (مجازاً) متفق : رضامند : راضی برضا ہونا۔

Symphonicously : (adv.) ہم آہنگی سے ۔

Symphonist : (n) سمفنی بجانے والا : سمفنی لکھنے والا ۔

Symphonize : (v) ہم آہنگ ہونا : متفق ہونا : راضی ہونا۔

Symphony : (n) [Fr. 'Symphonie'.] دیکھو Symphonia

Symphoricarpos : (a) (نباتیات) خوشہ ثمرہ ۔

Symphyla : (n) [mod. L.] نوع مفصل پایاں ۔

Symphyllous : (a) پیوستہ برگہ : جس کی پتیاں جڑی ہوئی ہوں ۔

Symphynote : (a) پیوستہ صمام (صدف) ۔

. ($Fe_2 (ASO_4)_3$ 8 $H_2O$)

Symploce : (n) [Late L.] (علم البدیع) ایك صفت جس میں ایك لفظ یا جملہ کی شروع میں تکرار کی جاتی ھے اور دوسرے کی آخر میں (مسلسل جملے کا) ۔

Symplocos : (n) [Gr. 'Symplokos'.] درختوں اور جھاڑیوں کی ایك بڑی جنس ۔

Sympode : (n) (نباتیات) پیوستہ ساقی : ساق پیوستہ : مل تنا کاذب محور ۔

Sympodia : (n) ایك خلقی نقص جس میں پاؤں یا نچلا حصہ متصل ہو جاتا ھے ۔

Sympodial : (a) (۱) (نباتیات) پیوستہ ساقی : پیوستہ ساقہ ۔ (۲) جس کا پاؤں یانچلا حصہ جڑا ھوا ھو ۔

Sympodium : (n) [mod. L.] دیکھو Sympodia

Sympolar : (a) (ہندسہ) باہم قطبی ۔

Symposiac : (a) [L. 'Symposiacus'.] بزم نشاط سے متعلق : جشنی : ضیافتی : مذاکراتی ۔

Symposiarch : (n) [Gr. 'Symposiarchos'.] محفل مے نوشی کا منتظم ، مالك یا ہدایت کار : بزم نشاط کا رہنما ۔

Symposiast : (n) [Gr. 'Symposiestien'.] (۱) محفل مے نوشی کا رکن ۔ (۲) محفل مذاکرہ میں حصہ لینے والا ۔

Symposium : (n) [L.] (۱) (قدیم یونان) مے نوشی اور رقص و سرور کی صحبت جو دعوت کے بعد منعقد ھوتی ھے ۔ (۲) مے نوشی کی صحبت : بزم نشاط ۔ (۳) فلسفیانہ مذاکرہ : کسی قسم کا مذاکرہ یا مباحثہ : علمی مذاکرہ ۔ (۴)(مختلف لوگوں کے) ان مضامین کا مجموعہ جو ایك ہی موضوع پر ھوں : گلدستہ مضامین : مجموعۂ مضامین۔

Symptom : (n) [L. 'Symptoma'.] (۱) علامت مرض : عارض ۔ (۲) علامت : نشانی : نشان :آثار ۔

Objective symptom : خارجی علامت : جوہر دیکھنے والے کو محسوس ۔

Subjective symptom : داخلی علامت : جو صرف مریض کو محسوس ۔

Symptom complex : (n) علامت مرکب : اجتماع علامات ۔

Symptomatic : (a) (۱) امراض سے متعلق : علامت سے متعلق : علامت کا : علامتی ۔ (۲) علامت کا کام دینے والا: امراض میں شمار ہونے والا ۔ (۳) ظاہر کرنے والا ۔

Symptomatic anthrax : (n) مویشیوں کی ایك مہلك بیماری ۔

Symptomatically : (adv.) (۱) ازروئے علامت ۔ (۲) علامات مرض کے مطابق : اعراض کے لحاظ سے ۔

Symptomatics : (n) عرضیات : علم علامت مرض : بحث اعراض : طب کا وہ حصہ جس میں علامات اعراض سے بحث ھوتی ھے ۔

Symptomatize : (v) علامت ہونا : علامت کی طرح ظاہر کرنا ۔

Symptomatologic/ -al : (a) عرضیات سے متعلق ۔

Symptomatologically : (adv.) عرضیات کی رو سے ۔

Symptomatology : (n) عرضیات : علم علامت مرض : بحث اعراض : طب کا وہ حصہ جس میں علامات اعراض کی بحث ھوتی ھے ۔

Symptomize : (v) دیکھو Symptomatize

Symptomless : (a) بے علامت ۔

Symptomology : (n) دیکھو Symptomatology

Sympus : (n) [Gr. 'Sympous'.] ایك قسم کا خلقی نقص جس میں نچلے اعضاء ایك دوسرے سے جڑے ھوتے ہیں ۔

Syn- : سابقہ یونانی الفاظ یا ان کے مشتقات کے ساتھ لگایا جاتا ھے اور "ساتھ" : " اکٹھا" : "یکساں" : "باہم" کے معنی دیتا ھے ۔

Synacmic : (a) (نباتیات) جس کا بقچۂ گل اور حامل زر ایك ساتھ پختہ ھو ۔

Synacmy : (n) (نباتیات) ہم پختگی ۔

Synadelphite : (n) [G. 'Synadelphit'.] ایك معدنی شے (Mn, Mg, Pb) ($AsO_4$) (OH) جو سیاہ منشوری بلور میں ھوتا ھے ۔

Synaeresis : (n) [Late L.] ادغام : ادغام ہجائی : دو حرف علت یا دو ارکان کا مل کر ایك ھو جانا ۔

**Synaesthesia : (n)** (۱) (نفسیات) مشار کی احساس ۔ (۲) ہم حسی ۔

**Synaesthetic : (a)** مشار کی احساس سے متعلق ۔

**Synagogal : (n)** صلوات سے متعلق ؛ یہودیوں کی مذہبی مجلس سے متعلق ؛ صلواتی ۔

**Synagogical : (a)** دیکھو Synagogal

**Synagogue : (n)** [ME. 'Sinagogue'.] (۱) یہودیوں کی مذہبی مجلس جس میں عبادت اور تعلیم ہوتی ھے : جماعت : کنیسہ ۔ (۲) صلوات : یہودیوں کا عبادت خانہ ۔ (۳) مجلس : جماعت ۔

**The great synagogue :** یہودیوں کی ۱۲۰ (ایک سو بیس) افراد کی جماعت جس کو ازرا (Ezra) نے قائم کیا تھا ۔

**Synallagmatic : (a)** [Gr.'Synallegmatikos'.] (معاہدہ وغیرہ) جس سے طرفین پر ذمہ داریاں عائد ہوتی ہوں : باہمی لازم : واجب الفریقین ۔

**Synallaxine : (a)** [mod. L. 'Synallaxinae'.] افریقی چڑیوں کی ایک جنس سے متعلق یا اس جنس کا ۔

**Synauloepha/ Synalepha : (n)** (قواعد) (کسی لفظ کے) آخری حرف علت کی آواز کا (دوسرے حرف کے) ابتدائی حرف کی آوازیں ضم ہو جانا ۔

**Synangial : (a)** اجتماعی یا مشترک شریان سے متعلق ۔

**Synangic : (a)** دیکھو Sporangial

**Synangium : (n)** [L.] (۱) (تشریح ، حیوانیات) اجتماعی یا مشترک شریان جس سے بہت سی نسیں نکلتی ہیں ۔ (۲)(نباتیات) (بعض قسم کے سرخس کے) تخمک کا ڈھیر ۔

**Synanthereous : (a)** (شاذ) زیرہ پیوستہ : پھول جس کے زر بر ملے ہوں ۔

**Synanthesis : (a)** (نباتیات) باہم پختگی ۔

**Synanthetic : (a)** جس کا بقچۂ گل اور حامل زر ایک ساتھ پختہ ہوں ۔

**Synanthous : (a)** (وہ پودے) جن کی پتیاں اور پھول ایک ساتھ بڑھیں: باہم گل برگہ ۔

**Synanthy : (n)** دو یا زیادہ پھولوں کی غیر معمولی باہم پیوستگی ۔

**Synaphe : (n)** [Gr.] (موسیقی) چار سر کے سرگم کا سنجوگ ۔

**Synaphea : (n)** [Gr. 'Synaphea'.] مصرعوں یا نیم مصرعوں میں بحر کی روانی ۔

**Synapse : (n)** [Gr. 'Synapsis'.] عصبی خلیہ کا اتصال یا ان کے اتصال پر کی ساخت ؛ معانقہ ؛ معانقۂ عصبی خلایا ۔

**Synapse : (v)** (عصبی خلایا کا) معانقہ کرنا ۔

**Synapsid : (a)** پیوستہ محرابی ۔

**Synapsis : (n)** (۱) لونیہ جفتی ۔ (۲) دیکھو Synapse ۔

**Synaptase : (n)** (کیمیا) ایک بیضین دار خمیر جو بادام اور دوسرے تیل دینے والے بیجوں میں پایا جاتا ھے ۔

**Synapte : (n)** باجماعت عبادت ۔

**Synaptic : (n)** لونیہ جفتی سے متعلق ۔

**Synapticula : (n)** [L.] عصائی وصلہ : بعض مرجان کے پردوں کے آپکی اعضاء میں سے ایک ۔

**Synapticulum : (n)** عصائی وصلہ ۔

**Synaptid : (n)** ایک قسم کا حلزون بحری ۔

**Synaptidae : (n)** [L.] حلزون بحری کی ایک جنس ۔

**Synaptology : (n)** معانقہ عصبی خلایا کا مطالعہ ۔

**Synaptosauria : (n)** رینگنے والے جانوروں کی ایک نوع ۔

**Synarchy : (n)** [Gr. 'Synarchia'.] مشترک حکومت : شریک شاہی ۔

**Synarthrodia : (n)** دیکھو Synarthrosis

**Synarthodial : (a)** ثابت جوڑ سے متعلق : مفصل بے حرکت سے متعلق ۔

**Synarthrosis : (n)** [Gr.] ثابت جوڑ : مفصل بے حرکت : مفصل ثابت : نہ ہلنے والا جوڑ (دانتوں ، سر کی ہڈیوں وغیرہ کا) ۔

**Synastria : (n)** (علم النجوم) اجتماع کواکب : دو اشخاص کی تقدیروں پر ستاروں کے اثرات کا سنجوگ ۔

**Synastry : (n)** [Late L. 'Synastria'.] دیکھو Syanstria

Synaxarion/ synaxarium : (n) [eccl. Gr. 'Synaxarion'.] کسی ولی کے سوانح حیات جو اجتماعی عبادت میں پڑھی جاتی ہیں : ایسے سوانح حیاتوں کا مجموعہ ۔

Synaxarist : (n) ولی کے سوانح حیات لکھنے والا ۔

Synaxis : (n) [eccl. Gr. 'Synagain'.] محفل عبادت : جماعت ، خصوصاً عشائے ربانی کے لئے ۔

Synbranch : (a) مچھلی کی ایک جنس سے متعلق ۔

Synbranchidae : (n) [L.] لمبی مچھلیوں کی ایک جنس جو میٹھے اور کھارے پانی میں پائی جاتی ہیں ۔

Sync/ Synch : (n) (۱) ہم وقت سازی ۔ (۲) ہم وقت آواز بندی ۔ (۳) تطبیق وقت ۔ (۴) (واقعات کا) ہم وقت ثابت کرنا یا کیا جانا ۔

Sync : (v) (۱) ساتھ ساتھ واقع ہونا : ہم وقت ہونا : ایک ہی وقت یا ایک ہی زمانے میں واقع ہونا ۔ (۲) (واقعات کو) ہم وقت ثابت کرنا ۔ (۳) (گھڑیوں کا) وقت ملانا : ایک ہی رفتار سے چلانا ۔ (۴) (گھڑی میں) ایک ہی وقت ہونا ۔ (۵)(ناطق فلم وغیرہ میں) آواز اور تصویر کا ہم وقت ہونا یا کرنا ۔ (۶) ہم وقت بنانا : ہم عصر بنانا ۔

Syncarp : (n) مرکب ثمر : اثماریہ ۔

Syncarpous : (a) مرکب ثمر کا : مل پھلا : پیوستہ ثمرہ : جس میں مرکب ثمر ہوں ۔

Syncarpy : (n) مرکب ثمر ہونا ۔

Syncategorem : (n) [Late & med. L. 'Symcategorem'.] (منطق) الفاظ جو آزادانہ استعمال نہ کئے جائیں بلکہ صرف دوسرے لفظ یا الفاظ کے ساتھ ہی استعمال کئے جائیں۔

Syncategorematic : (a) (منطق) غیر مواطی : معقول مع الغیر ۔

Syncellus : (n) [Late L. 'Syncellus'.] (۱) (مشرقی کلیساؤں میں) کلیسا کا وہ عہدہ دار پادری جو ہمیشہ رئیس کلیسا کے ساتھ رہتا تھا ۔ (۲) کلیسا کا بڑا عہدہ دار جو رئیس کلیسا کے ساتھ رہتا ھے اور بعد میں اس کی جگہ لے لیتا ھے ۔

Syncephalus : (a) توام جنین جن کے سر آپس میں مل کر ایک ہو جائیں۔

Syncerebrum : (n) دماغ جو کئی قطعوں میں بٹا ہوتا ھے (مثلاً کیڑوں کا) : متعدد حلقوں والا بھیجا۔

Synchondrosial : (a) پیوند غضروفی کا : کرّی جوڑ سے متعلق ۔

Synchondrosis : (n) پیوند غضروفی : کرّی جوڑ : ہڈیوں کا جوڑ کرّی کے ذریعہ سے مفصل غضروفی ۔

Synchondrotomy : (n) غضروفی جوڑ شگافی ۔

Synchorial : (a) مشترک آنول نال والے (توام جنین وغیرہ) : ہم مشیمہ ۔

Synchro : (n) Synchronous یا Synchronize کا مخفف جو بطور جزو ترکیبی استعمال ہوتا ھے ۔

Synchro : (a) خود کار : خود بخود گیر بدلنے والا ۔

Synchro-mesh : (a) خود بخود گیر بدلنے والا ۔

Synchro-mesh : (n) خود بخود گیر بدلنے والا گیردان : (موٹر کار کا) آپ چالو گیردان ۔

Synchro-shutter : (n) (کیمرہ) ایک قسم کا مُندن جس کے کھلتے ہی لمعی روشنی جل اٹھتی ھے ۔

Synchro-sunlight : (n) سورج کی روشنی کے ساتھ لمعی روشنی کے استعمال کرنے سے متعلق ۔

Synchrocyclotron : (n) (طبیعیات) دوّاریہ کی ایک ترمیم جس میں برقی میدان کا تعدد ارتعاش کو جیسے ہی ذرے رفتار پکڑتے ہیں کم کر دیا جاتا ھے ۔

Synchroflash : (n) لمعی عکاسی میں استعمال ہونے والی روشنی جو خود بخود کیمرے کا ڈھکن نکلنے کے بعد جل اٹھتی ھے ۔

Synchronal : (a) (شاذ) ہم وقت : معاصر : ہم عصر ۔

Synchroneity : (n) (۱) ایک ہی وقت یا زمانے میں ہونا : ہم وقتی : ہم عصری ۔ (۲) ہم وقتی (آواز اور تصویر کی) ۔ (۳)ہم دوری : ہم ارتعاشی ۔ (۴) (تاریخ) تاریخی جدول ۔ (۵)دو یا زیادہ واقعات کو جو الگ الگ وقتوں پر واقع ہوئے ہوں ایک ہی تصویر میں پیش کرنا ۔

Synchronic : (a) (لسانیات) لسانیات کے اس طریقے سے متعلق جس میں کسی زبان کا مطالعہ کسی خاص زمانے کے لحاظ سے کیا جاتا ھے۔

Synchronism : (n) [Gr. 'Synchronismos'.] دیکھو Synchroneity

Synchronistic : (a) ایک ہی زمانے کے : ہم وقت : ہم دور : ہم عصر ۔

# T

**T :** (١) ٹی : انگریزی حروف کا بیسواں اور قدیم رومن حروف تہجی کا انیسواں حرف جس کی آواز "ٹ" کی سی ہوتی ہے (جمع) (Ts T's) ۔ (٢) (مجازاً) کوئی شے جو حرف 'T' کی صورت ہو ؛ خصوصاً مرکب الفاظ میں بمعنی چلیپائی یا گرہ نما ( جیسے T-bandage'T-bolt وغیرہ ) ۔ (٣) ترتیب ظاہر کرنے کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔ (٤) مختلف اسم معرفہ کے مخففات کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے (مثلاً There Sa. Thomas وغیرہ)۔ (٥) کسی خط پر ضابطگی کے ساتھ مہر لگانے کے لئے استعمال ہوتا ہے جس کا مطلب ہوتا ہے کہ ٹکٹ ادا کرنا ہے ۔

**To a T/To a tee :** من کل الوجوہ : بتمامیہ : بجا طور پر ؛ درست ؛ پورے طور پر ۔

**To cross the t's :** (١) (مجازاً) بے کم و کاست ہونا؛ بالکل درست ہونا : بالکل صحیح ہونا ۔ (٢) معنی کو زیادہ واضح کرنا ۔(٣) کسی پہلو پر زور دینا؛ بہ تاکید پیش کرنا۔

**T' : [ME]** To کا مخفف ۔

**T' :** (شمالی بول چال میں) The کی شکل ۔

**'t :** it کا مخفف ۔

**T. A :** بطور مخففات: (١) Travelling allowance ۔ (٢) Target Area ۔ (٣) Tax agent ۔ (٤) Telegraphic army ۔ (٥) Territorial army ۔ (٦) Toxin . Antitoxin ۔ (٧) Traffic agent. Traffic auditor ۔ (٨) Transit authority ۔

**T. B. :** (بول چال) Tuberculosis کا مخفف : تپ دق ۔

**T-bone : (n)** T کی شکل کی ہڈی ۔

**T- bone steak : (n)** گائے کے گوشت کا قتلہ جو تلنے یا بھوننے کے لئے کاٹ لیا جاتا ہے (خصوصاً کمر کے پٹھے کا)۔

**T-branch : (n)** خاص (main) پائپ میں چھوٹے پائپ کا زاویہ قائمہ کی طرح کا جوڑ ؛ ٹی (T) کی شکل کا جوڑ ۔

**T-cart : (n)** کھلی فٹن ۔

**T-cloth : (n)** ایک قسم کا سادہ کپڑا جس پر 'T' کی مہر لگی ہوتی ہے ۔

**Ta :** (بول چال) Take کا متبادل ۔

**Ta :** (خاص کر بول چال) To کا متبادل ۔

**Ta : (n)** (بول چال اور بچوں کی زبان) Thank you کے اظہار کےلئے: شکریہ ؛ آداب : شکریہ ادا کرتا ہوں ۔

**Ta :** (بول چال) The, Thee, Than کی شکل ۔

**Ta-ta : (intrej.) [Origin unkn.]** (بچوں کی زبان اور بول چال) خدا حافظ : فی امان اللّٰہ ؛ ٹا ٹا؛ دیکھو Good-bye ۔

**Taal /Thet. : (n) [OE. 'Talu'.]** بگڑی ہوئی ولندیزی بولی جو جنوبی افریقہ کی کیپ کالونی میں بولی جاتی ہے: ٹالی: افریقی بولی ۔

**Taanith esther /Taanit - : (n) [Heb.]** Esther کا روزہ ۔

**Tab : (n) [Origin absc.]** (١) بند؛ تکمہ؛ دم چھلا؛ (جیب کا) پردہ: چھوٹاسا ٹکڑا جو لباس وغیرہ میں لگا یا لٹکا رہے ۔(٢) نیب: شامچہ؛ دھات کا چھوٹا سا چھلا یا خول جو جوتے کے بند کے سرے پر لگا دیتے ہیں ۔ (٣) (فوجی) نشان جو فوجی اسٹاف افسران کے گریبان پر لٹکا ہوتا ہے ۔ (٤) بغلی پردے جو ٹوپی کی دونوں طرف کان کی حفاظت کےلئے لٹکے رہتے ہیں ۔(٥) (امریکا، بول چال) حساب ؛ پڑتال ؛ جانچ ۔(٦) سامان کا لیبل ؛ چٹ جو سامان وغیرہ پر لگا دیتے ہیں ۔ (٧) (برطانیہ) اسٹاف ؛ افسر ۔ (٨) شے ملحقہ ؛ تتمہ ؛ اضافہ ؛ دُم چھلا ؛ ضمیمہ ۔ (٩) (انگریزی بول چال) کاریگر؛ ماہر؛ استاد؛ شاطر؛ کامل؛ ہوشیار ۔ (١٠) قیمت ؛ دام ۔ (١١) ٹکیا؛ قرص؛ حب ۔ (١٢) جدول بنانےوالا؛ مرتب؛ حساب کتاب کرنے والا ۔ (١٣) (تھیٹر) اسٹیج پردے کو لٹکانے والا پھندا؛ اسٹیج کا پردہ ۔

Ear Tab : بغلی پردے جو ٹوپی کے دونوں طرف کان کی حفاظت کیلئے لٹکتے رہتے ہیں ۔

To keep (a) tab : جانچ پڑتال کرنا: حساب کتاب کرنا۔

Tab : (n) (بول چال) Cantad کامخفف: (کیمبرج کا طالب علم: کیمبرج کا آدمی)۔

Tab : (v) (۱) پورا کرنا: مکمل کرنا : آراستہ کرنا: تکمہ لگانا ۔ (۲) تخصیص کرنا: صراحت کرنا: لقب دینا: لقب ہونا: نشان دہی کرنا ۔ (۳) شناخت کرنا: جدول تیار کرنا: حساب کتاب کرنا ۔

Tabac : (a) [Fr.] تمباکو کے رنگ کا: گہرا بھورا ۔

Tabacco/Tabaco : (n) تمباکو: تنباکو: Tobacco کا متبادل ۔

Tabagie : (n) [Fr.] (۱) تمباکو نوشوں کا گروپ جو کلب میں جمع ہوتے ہیں ۔ (۲) سگریٹ پینے کی جگہ یا کمرہ ۔

Tabanid : (a) [L.'tabanus'.] خرمگسی: Tabonidae جنس کی مکھی سے متعلق ۔

Tabanid : (n) خرمگس: مگسِ اسپ: گئومکھی: بڑمکھی: مکھا ۔

Tabanus : (n) [L.] جنس مکھی: خرمگس: جنس نُعرہ ۔

Tabard : (n) [OFr.'tabart', 'tabar'.] (۱) (تاریخ) لبادہ جو غریب غرباء (نادار) عموماً کُرتے کے اوپر پہنتے تھے ۔ (۲) (زرہ کے اوپر پہننے کا) بےآستین کا جامہ ۔ (۳) شاہی نقیب کی وردی (جس پر شاہی نشان بنا ہو)۔

Tabarded : (a) لبادہ پہنے ہوئے ۔

Tabaret : (n) [mod. trade name, prob.] (کرسیوں) وغیرہ پر چڑھانے کا) موٹاریشمی کپڑا جس میں ایک دھاری ساٹن کی اور ایک لہریا ریشم کی ہوتی ہے ۔

Tabasco : (n) [From Tabasco, name of river and state of Me] (۱) (Capsicum) کیپ سیکم سے بنی ہوئی تیز چٹنی ۔ (۲) (نیز مجازاً) کہانی (پُر مزاح)۔

Tabasheer /Tabashir : (n) [Arab, Pers. 'Tabashir'.] (نباتیات) تباشیر: طباشیر: سلیکا سےمشابہ ایک سپید مادّہ جو بانس کے جوڑ سے نکلتا ہے : نسلوچن کی ایک سفید رنگ کی دوا: اسے Bamboo Salt بھی کہتے ہیں: دودھیا پتھر ۔

Tabatiere : (n) [Fr.] ناس بکس: بلاس بکس ۔

Tabbied : (a) (کپڑا) دھاری دار بنایا ہوا ۔

Tabby : (n) [med. L.'attabi'.] (۱) ایک قسم کا دھاری دار ریشم: حریر لہریا دار ۔ (۲) Tabby gown a dress ۔ (۳) Tabby cat کا مخفف: بلّی جس کے بدن پر دھاریاں ہوتی ہیں ۔ (٤) (حیوانیات) بلّی (پالتو بلّی) ۔ (٥) عمر رسیدہ عذرا: بوڑھی دوشیزہ: سن رسیدہ کنواری عورت ۔ (٦) (برے معنوں میں استعمال ) کمینہ خصلت عورت: بکّی اور بدگو عورت ۔ (۷) دو پروانوں کے نام (Aglossa cuprealis&Agloss a pinguinalis)پتنگوں کی قسم جن پر دھاریاں بنی ہوتی ہیں ۔ (۸) کنکریٹ ۔ (۹) ایک قسم کا ریختہ یا گچ ۔

Tabby : (a) (۱) دھاری دار: رنگ برنگ: لہر دار: لہریا (کپڑا خصوصاً ریشم) خط و خال دار۔ (۲) بھورے رنگ کا: گندمی: چمپئ رنگ ۔

Tabby : (v) (کپڑے کو) لہریا بنانا: (کپڑے پر) دھاری بنانا ۔

Tabby cat : (n) گربہء پلنگی : گلہریا بلّی : خط دار بلّی ۔

Tabby gown /-dress : (n) دھاری دار ریشم کا لباس ۔

Tabby moth : (n) دھاری دار پتنگا ۔

Tabbyhood : (n) سن رسیدہ کنواری عورت ہونے کی حالت ۔

Tabefaction : (n) [Late L.'tabefacere'.] (شاذ) بیماری سے گھلنا: نقاہت: کمزوری: لاغری: نحیفی: نزاری: نحافت ۔

Tabefy : (v) آہستہ آہستہ دبلا اور لاغر ہونا: بیماری سے گھلنا: کمزور ہونا: مریل کرنا: دبلا کرنا ۔

Tabella : [L. dim. of 'tabula'.] (طب) قرص: ٹکیا: حبّ ۔

Taberdar : (n) [L.taberd(i)us.] (۱) چاؤشی لباس پہننے والا: لبادہ پہننے والا۔ (۲) Queen 's College آکسفورڈ کا وظیفہ یاب طالب علم۔

Taberdar's Room : (n) جونیر کامن روم ۔

Taberna : (n) [L] چادر: خیمہ : وقتی پناہ گاہ: وقتی اقامت گاہ ۔

Tabernacle : (n) [L. 'tabernaculum'.] (۱) چادر یا خیمہ: سائبان: وقتی اقامت گاہ: جھونپڑی: بودوباش کی جگہ: سکونت گاہ ۔ (۲) (بائبل ) اٹھاؤ مکان:

چھوٹا اور ہلکا مکان جسے منتقل کرسکتے ہوں؛ چھولداری ۔ (۳) (مجازاً) کالبد خاکی؛ جسم انسانی ۔ (٤) (تاریخ یہود) حظلہ؛ شامیانہ؛ جسے فلسطین میں آباد ہونے سے پہلے یہودی معبد کے طور پر استعمال کرتے تھے ۔ (۵) (اکثر تحقیراً) عبادت گاہ؛ خدا کا گھر؛ خانہء خدا؛ عبادت کرنے کی جگہ؛ معبد ۔ (٦) تبرکات کا صندوق یا خانہ (عشائےربانی وغیرہ رکھنےکا)۔ (۷) (تعمیرات) چھجے دار طاق؛ گرجے میں چھجے دار یا چتردار نشست گاہ؛ چتردار برجی؛ چتردار طاق ۔ (۸) (جہاز رانی) خانہ مستول ۔ (۹) عارضی عبادت گاہ ۔

Feast of Tabernacles : یہودیوں کا ایک تیوہار؛ عید الظال؛ چھولداریوں کا میلہ جسے یہودی دشت تیہہ میں اپنی آوارہ گردی کی یادگار میں لگاتے ہیں ۔

Tabernacle : (v) [med . L.'tabernaculare'.] (۱) (مجازاً) ڈیرہ ڈالنا؛ عارضی قیام کرنا ؛ چند روز کےلئے ٹھہرنا؛ ٹک جانا؛ خیمہ میں زندگی گزارنا؛ خیمہ لگانا ۔ (۲) پناہ دینا؛ عارضی مسکن کا کام دینا ۔ (۳) کسی درگاہ میں (آثار و یادگار کو) رکھنا؛ بطور تبرّک محفوظ رکھنا ۔

Tabernacle roof : (n) ڈھلان چھت؛ وہ چھت جو آخر میں ڈھلواں ہو ۔

Tabernacle work : (n) (۱) طاق یا ممبر کی چھتری یا چھجوں پر آرائشی منبت کاری ۔ (۲) وہ تعمیر جس میں آرائشی طاقچے اس کی نمایاں خصوصیت ہوتے ہیں ۔

Tabernacled : (n) (۱) چھجے دار طاق وغیرہ والا ۔ (۲) کشاؤ کے کام کا ۔

Tabernacular : (a) [f. L. 'tabernaculum'.] (۱) (شاذ) چھجے دار طاق والا ؛ سائبان کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) کشاؤ کے کام وغیرہ کاسا یا اس کےمتعلق ۔ (۳) مربوط بہ چادر؛ خیامی ۔ (٤) (مجازاً) پست؛ معمولی؛ عادی؛ پیش پا افتادہ ۔

Tabes : (n) [L.] (۱) (مرضیات)ضعف؛ تپ دق؛ سوکھا؛ ہزالی؛ زبونی؛ چھائی؛ روگ؛ ضنّی؛ وہ مرض جس میں آدمی بتدریج گھلتا جاتا ہے۔ (۲) بیماری کی وجہ سے پودوں کا سوکھنا ۔

Dorsal Tabes : لڑکھڑاتی چال ؛ صراع ؛ ضنی الصلب؛ ریڑھ کا مرض ۔

Tabes dorsalis : (n) لڑکھڑاتی چال ؛ ریڑھ کی ہڈی کا ایک مرض ۔

Tabes mesentarica : (n) (طب) ماساریقی سلّ ۔

Tabescence : (n) مضنت؛ سوکھا لگنا؛ دبلا پن؛ کمزوری ؛ لاغری ۔

Tabescent : (a) [L. 'tabescentem'.] لاغر ہونے والا؛ تفتہ؛ نزار ؛ حُضنّی؛ سوکھا لگا ۔

Tabet : (n) [Origin unkn.] (اسکاٹستان) احساس جسمانی؛ احساس بدنی؛ احساس ؛ حس ۔

Tabetic : (a) [L.'tabes '.] مضنّی ؛ سوکھا لگا؛ سوکھا زدہ ؛ ہزالی۔

Tabetic : (n) سوکھے کا مریض؛ سل نخاع کا مریض ۔

Tabetic crisis : (n) سل نخاع میں درد کا دورہ ۔

Tabetic dementia : (n) (طب) عتاہت ہزالی ۔

Tabetic foot : (n) (طب) قدم ہزالی ۔

Tabetless : (a) (۱) (اسکاٹستانی) بےحس ؛ کرخ ؛ سُن ۔ (۲) (اسکاٹستانی) احمق؛ نادان ۔

Tabic : (a) (۱) (شاذ) (طب) لاغر؛ سوکھا زدہ؛ تپ دق زدہ؛ مدقوق؛ حضنی ۔ (۲) لاغر ہونے والا؛ کمزور ہونے والا ۔

Tabid : (a) دیکھو Tabic

Tabidly : (adv.) لاغر طور پر؛ کمزوری کے ساتھ؛ سوکھے کے مریض کی طرح ۔

Tabidness : (n) لاغری؛ کمزوری ۔

Tabific : (a) [L.'tabificus'.] (شاذ) لاغر؛ سوکھا زدہ ؛ کمزور ہونے والا؛ موجب نزاری و لاغری ۔

Tabinet : (n) [app. arbitrarily f. TABBY.] اون اور ریشم کا لہر دار کپڑا؛ ٹیبینٹ؛ پوپلین جیسا ایک کپڑا ۔

Tabitude : (n) (طب) ہزالی ؛ ضعف ؛ نزاری ۔

Tabla : (n) [Arab. 'tabla'.] (ہندستانی موسیقی) طبلہ ۔

Tablature : (n) [f. L. 'tabula'.] (۱) (مجازاً) تصویر خیالی؛ تصور؛ تصویر یا نقش (جو ذہن میں ہو)؛ (نفسیات) تصویر خیالی ؛ تخیّل ۔ (۲) (آرٹ) صورہ ۔ (۳) شرح واضح ؛ مشرح یا واضح

بیان؛ تمثیل : تصویر یا نقشہ کھینچ دینا ۔ (٤) (تشریح) کھوپڑی کی ہڈی؛ جمجمہ ۔

**Table : (n) [OE.'tabule'.]** (۱) میز؛ ٹیبل ۔ (۲) لوح؛ تختی؛ تختہ؛ نطع شطرنج ۔ (۳) (مجازاً) دسترخوان ؛ سفرہ ؛ مائدہ ۔ (٤) تختہ؛ نرد؛ جوئے کی ثٹواں میز (جس کے دونوں تختے تہ ھوجاتے ہیں)؛ آدھی میز؛ نیم تختہ ۔ (۵) چوکی؛ تختہ؛ مشین کا مسطح جس پر کاریگر وہ چیز رکھتے ہیں جس کو بنانا یا درست کرنا ھے ۔ (٦) مضمون یا تحریر جو لوح پر لکھی جائے؛ نوشتہ؛ لوح؛ کتبہ؛ لوحہ ۔ (۷) مسطح (اور بلند) حصہ زمین؛ سطح مرتفع ۔ (۸) (فن تعمیر) ہموار اور عموماً چوکورسطح؛ مسطح کنگنی؛ کارنس؛ چھجا؛ داسا ۔ (۹) (جواہرات کا) مسطح پہلو؛ داسا ۔ (۱۰) قطعہ؛ ترشاھوا قیمتی پتھر جو دو طرف سے مسطح ھو ۔ (۱۱) (فراست الید) ہاتھ (ہتھیلی، کف دست، خصوصاً وہ حصہ جسے دیکھ کر کسی کی تقدیر یا آئندہ کے حالات بتائے جاتے ہیں) ۔ (۱۲) طبقہ؛ تہ : کھوپڑی کی ہڈیوں کی دو تہوں میں سے کوئی ایک؛ (تشریح) جمجمہ ۔ (۱۳) ایک میز یا دسترخوان پر کھانے والے؛ اہل مائدہ ؛ ایک ساتھ کھانے والے ۔ (۱٤) (ایک میز یا دسترخوان پر) کھانا؛ (طعام ومقدار دونوں اعتبار سے) خوراک؛ غذا۔ (۱۵) فہرست : جدول ( مضامین یا اعداد کی جو بہ ترتیب الگ الگ خانوں میں لگے ہوں)؛ نقشہ؛ تصویر؛ جدول اوقات ۔ (۱٦) عشائے ربانی ۔ (۱۷) کھیل کا تختہ ؛ کھیل کی میز ۔ (۱۸) ایک ہی میز پر کھیلنے والے افراد ۔ (۱۹) جدول ریاضی ؛ فہرست مندرجات ۔ (۲۰) (جہازسازی) دیکھو Coak (n)۔ (۲۱) ابھرا ہوا حاشیہ جو کسی عمارت کے چاروں طرف ھو ۔ (۲۲) (جمع میں) چوسر کی طرح کا ایک کھیل جو دوہری بساط پر کھیلا جاتا ھے ۔ (۲۳) کسی چیز کی ترتیب؛ باقاعدہ ترتیب ۔ (۲٤) دیکھو Table-land ۔ (۲۵) دیکھو Table-diamond ۔ (۲٦) صفحہ بلور؛ بلور مسطح ۔ (۲۷) سطح دندان ۔

A pair (of) tables : لوح؛ تختی ۔

Astronomical tables : جدولہائے نجومی؛ نجومی جداول؛ زیچ؛ زیج ۔

At table : کھانا کھانے کے وقت؛ میزپر ۔

Billiard table : بلیرڈ کھیلنے کی میز (جس پر سبز بانات منڈھی ھوتی ھے) ۔

Breakfast table/Dinner table : حاضری یا کھانے کی میز ؛ طعام میز ۔

Conversion tables : (طبیعیات) جدول تحویل ۔

Expenses of his table : کھانے کے مصارف ؛ باورچی خانے کے مصارف ۔

For (the) table : کھانے کے لئے ۔

Knee-table : دیکھو Knee

Mathematical tables : جداول ریاضیہ؛ (لوگارتم وغیرہ کی) ۔

Mortality table : جدول اموات؛ جس میں عمر کا اوسط وغیرہ بھی نکالا جاتا ھے ۔

Multiplication table : (ریاضیات) جدول الضرب ؛ پہاڑا ۔

On the table : مسطح طور پر؛ میز کے اوپر ۔

Round-table : دیکھو Round

The holy table /The Lord's Table : (۱) عشائے ربانی کی میز ۔ (۲) عشائے ربانی ۔

The twelve tables : کلیات دوازدہ؛ وہ بارہ اساسی جو سنہ ٤٥١ قبل مسیح سے آغاز مسیح تک روما میں رائج تھے اور جن پر رومی اصولِ قانون مبنی ھے ۔

The two tables/The tables of the law/-covenant /-testimony : (بائبل کے) احکام یا قوانین عشرہ ۔

To lay on or upon the table : (پارلیمانی) ملتوی کر دینا(رپورٹ ، تجویز یا کاروائی کو) قانون سے خارج کر دینا ۔

To lie on the table : ملتوی ھو جانا ۔

To turn the tables : پانسا پلٹ دینا خصوصاً اس شخص کا جو پہلے دبا ھوا ھو؛ حریف کو دبا لینا ۔

**Table : (v) [f. prec.]** (۱) میز پر رکھنا؛ (تجویز، روئدادوغیرہ کو) بحث کے لئے پیش کرنا ۔ (۲) (شہتیر یا کڑی کو دوسری کڑی سے) اس طرح جوڑنا کہ دونوں میں خانے بنائے ھوئے ھوں اور ایک کےآگے نکلے ھوئے حصے دوسرے کے خانوں میں بیٹھتے جائیں ۔ (۳) بادبان میں جوڑ لگانا؛ حاشیہ لگانا (تاکہ بادبان کا زور بڑھ جائے) ۔

(٤) درج کرنا (فہرست، جدول وغیرہ میں)؛ فہرست میں لکھنا؛ جدول تیار کرنا ۔ (٥) غذا دینا؛ کھانے کا انتظام کرنا؛ مہمان نوازی کرنا۔ (٦) کھانا کھانا ۔ (٧) (امریکا) ملتوی کرنا؛ معرض التوا میں ڈالنا؛ ترک کرنا؛ موقوف کرنا ۔ (٨) (روپیا) بر وقت ادا کرنا۔ (٩) تاش کا پتّا پھینکنا ۔ (١٠) میز دھونا یا صاف کرنا ۔

**Table : (a)** (١) بہ شکل میز؛ میز نما؛ مسطح؛ سفرہ وار۔ (٢) میز کا یا اس سے متعلق ؛ میز پر استعمال کیا ہوا؛ میز پر بڑھایا ہوا ۔

**Table allowance : (n)** سربراہی یا اہتمام کے لئے بھتّا یا وظیفہ ؛ ٹیبل اخراجات کے لئے برطانوی فوج کے اعلیٰ افسروں کا فاضل بھتّا ۔

**Table beer : (n)** معمولی بیَر (شراب) جو کھانے کے ساتھ پی لی جاتی ہے ۔

**Table-bell : (n)** میز گھنٹی؛ جرس لوحہ؛ چھوٹی ہاتھ گھنٹی جو میز پر کسی کو بلانے کے لئے رکھی ہوتی ہے ۔

**Table-board : (n)** (١) شطرنج کھیلنے کا تختہ ۔ (٢) میز کا اوپری تختہ ۔ (٣) صرف کھانے کا انتظام (قیام کا نہیں) ؛ نظم طعام ۔

**Table -book : (n)** (١) جدول نامہ؛ دفترچہ یاد داشت ۔ (٢) کوئی خوش نما خصوصاً باتصویر کتاب جو آرائش کے طور پر میز پر رکھی جائے ۔

**Table-centre : (n)** کشیدہ کاری کا ایک حصہ جو میزپوش کے بیچ میں آرائش کے لئے ہوتا ہے ۔

**Table chair : (n)** وہ میز جو کرسی میں تبدیل ہو جائے ۔

**Table -clamp (n) :** میز کلمپ : میز چمٹی (جس سے کوئی چیز میز پر رکھی جاسکے) ۔

**Table-cloth : (n)** (١) میزپوش ۔ (٢) میز کی چادر: دسترخوان (میز کا) سفرہ ۔ (٣) وہ بادل جو میزپوش کی طرح Table mountain کو ڈھانکے رہتا ہے ۔

**Table cover : (n)** (٢) (ہمیشہ استعمال کے لئے) میز پوش ۔ (٢) (کبھی کبھی استعمال کےلئے) دسترخوان؛ سفرہ۔

**Table-cut : (a)** ہموار؛ کٹا ہوا؛ مسطح داسے کا(قیمتی پتھر) (الماس وغیرہ)؛ میز کی شکل میں کٹا ہوا ۔

**Table d'hote : (n) [F.]** عام میز(جس پر ہوٹل کے سب مہمان کھانا کھاتے ہیں) مہمان خانے کی رسمی اور روزانہ کی خوراک ۔

**Table d'hote dinner /- lunch : (n)** ہوٹل کا مقررہ کھانا (وقت اور قیمت دونوں لحاظ سے) ۔

**Table diamond : (n)** مسطح الماس؛ میزنما الماس ۔

**Table-faced : (a)** دیکھو Table-cut

**Table-flap : (n)** میز کا ٹوٹ کنارا (جسے حسب ضرورت لگالیتے یا گرا دیتے ہیں) ۔

**Table-garden : (n)** دیکھو Kitchen garden

**Table-glass : (n)** (١) میز پر شیشے کا جو تختہ آسانی سے لکھنے کےلئے رکھا جاتا ہے۔ (٢) مسطح شیشہ ۔

**Table-hop : (v)** ایک میزسے دوسرے میز پر جانا (مجازاً) دو ستوں سے ملتے رہنا ۔

**Table-knife : (n)** چھری ؛ کھانے کی میزپراستعمال ہونےوالی چھری۔

**Table-land : (n)** (١) (جغرافیہ) سطح مرتفع؛ نجد ۔ (٢) (جمع) زمین ہموار و مسطح ۔

**Table-leaf : (n)** (١) میز جوڑا؛ جسے میز کے ساتھ جوڑکر میز کو زیادہ لمبا کرسکیں ۔ (٢) میز کا ٹوٹ کنارا ۔

**Table-lifting/-tipping : (n)** میزکواٹھانا؛ جھکانا(روحانی طور پر)۔

**Table-linen : (n)** دستمال سفرہ؛ دسترخوان پر کا رومال : میز پارچہ (میز پوش، دست پاک وغیرہ جو کھانے پر استعمال کئے جاتے ہیں)۔

**Table man : (n)** (١) دستر خوان وغیرہ اٹھانے والا نوکر؛ میز پرکام کرنے والا ملازم : خدمت گار۔ (٢) قمارباز ۔

**Table-money : (n)** (١) میز خرچ؛ وظیفہ میزبانی جو فوج کےاعلیٰ حکام کو دعوتوں کے لئے دیا جاتاہے؛ خرچ سفرۂ افسران ۔ (٢) میز کا کرایہ جو کلب کے شرکاء سے کھانے کا کمرا استعمال کرنے کے معاوضے میں لیا جائے؛ نیز فاضل چارج جو بعض ریستوران میں لیا جائے ۔

**Table-mountain : (n)** (جغرافیہ) کوہ مسطح ۔

**Table-napkin : (n)** میز پر استعمال ہونے والی نیپکن؛ دستمال وغیرہ ۔

**Table of contents : (n)** فہرست مضامین ۔

**Table of degrees : (n)** دیکھو Degrees

**Table of Logarithms : (n)** لوگارتمی جدول ۔

**Table-oil : (n)** (۱) روغن سالاد؛ وہ تیل جو میز پر غذا میں ملانے کےلئے ہوتا ہے ۔ (۲) چرم سازی میں کام آنے والا تیل ۔

**Table-rapping /Table tapping : (n)** (احضار ارواح، حاضرات) میز پر دستک کی آواز؛ مزید دیکھو Spirit rapping ۔

**Table Round : (n)** دیکھو Round table

**Table ruby : (n)** یاقوت جس کا اوپری حصہ مسطح ہو اور کنارے پر چھوٹے پہل ہوں ۔

**Table salt : (n)** کھانے میں استعمال ہونے والا نمک؛ میز پر استعمال ہونےوالا نمک ؛ میز نمک ۔

**Table-shore : (n)** (جہاز رانی) کم گہرا کنارہ ۔

**Table-spoon : (n)** کھانے کا چمچہ؛ بڑا چمچہ؛ ترکاری وغیرہ نکالنے والا چمچہ ۔

**Table-stone : (n)** (۱) میز سنگی؛ تختہء سنگ ۔(۲) (زمانہ ماقبل تاریخ کا) کھڑے پتھروں پر آڑے پتھروں کا گھیرا نیز افقی پتھر ۔

**Table-talk : (n)** میز کی گفتگو؛ معمولی گفتگو؛ دوستانہ گفتگو یا گپ شپ؛ مخصوص صحبت؛ کھانے پر کی بات چیت ۔

**Table-talker : (n)** میز پر باتیں کرنے والا؛ باتونی؛ باتیں بنانے والا ۔

**Table-tennis : (n)** تیبل تینس ؛ پنگ پونگ (کھیل) ۔

**Table-tilting/-tipping : (n)** (احضارارواح) میز کو اٹھانے، جھکانے یا میز کے استعمال کا عمل ۔

**Table-tomb : (n)** صندوق نما قبر ۔

**Table-turner : (n)** میز کو حرکت دینے والا ؛ میز کو گھمانے والا ۔

**Table-turning : (n)** (احضارارواح) میز کو حرکت دینے کا عمل (بغیر کسی آلہ یا مدد کے) ۔

**Table-ware : (n)** میز کا سامان یا اسباب؛ کھانے کے وقت استعمال ہونےوالی چیزیں (مثلاً پلیٹ، چمچے، چھری کانٹے وغیرہ) ظروف سفرہ؛ لوازم میز ۔

**Table-water : (n)** معدنی پانی جو کھانے کےوقت بوتلوں میں رکھتے ہیں ۔

**Table-wise : (adv.)** میز کےطورپر؛ لوح مانند؛ بہ شکل میز ؛ مسطح ۔

**Table-work : (n)** (طباعت) اعداد، الفاظ وغیرہ کی ترتیب ۔

**Tableau : (n) [OFr. 'tablel'.]** (۱) چپ نظارہ ؛ تصویر ؛ تصویر آسا سماں؛ زندہ مرقع جو کسی تاریخی واقعے وغیرہ کی تصویر پیش کرتا ہے ۔ (۲) مؤثر واقعہ ؛ منظر ؛ نقشہ (جو ناگہانی طور پر سامنے آجائے) ؛ نمائش یا برجستہ تصویر ۔ (۳) ذہنی تصویر ؛ تصوّر ؛ ذہنی شکل یا تمثال؛ محاکات ؛ شبیہہ ؛ عکس ؛ مثالی پیکر ۔ (٤) سرکاری فہرست ؛ گوشوارہ ؛ جدول ۔ (٥) پردہء نقاشی ۔

**Tableau curtains : (n)** قناتی پردے (جو تماشاگاہ پر ادھر اُدھر سے آکر بیچ میں مل جاتے ہیں) ۔

**Tableau vivant : (n)** زندہ مرقع جس میں کردار کسی تاریخی واقعے وغیرہ کی تصویر پیش کرتا ہے؛ زندہ نمائش ؛ منظر زندہ ۔

**Tableful : (n)** میز بھر ؛ چیزوں کی مقدار یا مہمانوں کی تعداد جو ایک میز کے لئے کافی ہو ۔

**Tablement : (n)** (تعمیرات) ابھرا ہوا حاشیہ جو کسی عمارت کی دیوار کے چاروں طرف ہو ۔

**Tabler : (n)** (شاذ) (۱) میز وار ۔(۲) ادائیگی پر دوسرے کی میز پر کھانا پانے والا ۔

**Tablespoonful : (a)** بڑے چمچے کے برابر ؛ چمچہ بھر ؛ بھر چمچہ ۔

**Tablet : (n) [OFr. 'tablete'.]** (۱) تختی ؛ لوح ؛ لوحہ ؛ صفحہ ؛ تختہ ؛ ورقہ ؛ کتبہ ۔ (۲) (جمع) تختیوں کا جوڑ ؛ کئی تختیاں جو بندھی ہوئی ہوں ۔ (۳) تکیا ؛ قرص ؛ حبّ ؛ ٹیبلٹ ۔ (٤) چھجا (دیوار کا) ۔

**In tablet form :** ایک ہی جگہ اور بہت اختصار کے ساتھ۔

**Votive tablet :** لکھا ہوا تختہ جو اگلے زمانے میں مندروں میں کسی خطرے سےنجات پانے پر لٹکایا جاتا تھا۔

**Tablet : (v) [f.prec.]** (۱) مسطح ؛ چپٹی سطح ؛ لوح دار کرنا؛ لوحہ پر لکھنا ۔ (۲) تختی پر نقش کرنا ۔ (۳) ٹکیا بنانا؛ قرص کی شکل میں لانا۔

**Tablet-arm chair : (n)** وہ کرسی جس کا داہنا بازو چوڑا اور چپٹا ہوتا ہےتاکہ اس پر کاغذ رکھ کر لکھ سکیں یا کتاب رکھ سکیں وہ کرسی جس کا بایاں بازو نہیں ہوتا۔

**Tablet tea : (n)** قرص چائے : ٹکیہ چائے ۔

**Tablier : (n) [Fr. 'tabliye'.]** (۱) پیش بند(عورتیں جو لباس کی حفاظت کےلئے کام کرتےوقت باندھ لیتی ہیں)۔ (۲) پیش دامن( مزید دامن جو عورتوں کے آگے کے رخ لگایا جاتا ہے)۔

**Tabling : (n)** (۱) ایک شہتیرکا آگےنکلا ہوا حصہ جو دوسرے شہتیر کے خانے میں بیٹھ جائے ۔ (۲) جوڑ؛ حاشیہ (جو بادبان میں لگایا جاتا ہے) ۔ (۳) جوڑنے کا عمل؛ جدول بنانے کا عمل؛ جدول بندی ۔(٤) دیکھو Table linen ۔(٥) لوازم سفرہ ۔

**Tabloid : (a)** (۱) عام بڑے سائز کے اخبار سے آدھے سائز کا اخبار۔(۲) خلاصہ شدہ؛ تلخیص شدہ؛ ملخص ۔ (۳) عامیانہ ، بازاری، بے ھودہ؛ اوچھا؛ کمینہ؛ رذیل۔

**Tabloid :( n)** (۱) مختصر؛ مجمل؛ جامع؛ خلاصہ؛ ملخص؛ لب لباب ۔(۲) ٹکیا؛ قرص ۔(۳) (مجازاً) اخبار، جو خبریں اختصار کے ساتھ ایک ہی جگہ دے دیتا ھے ۔(٤) ڈائجسٹ: قرص نما اشاعت۔

**Tabloidism : (n)** صحافتی انداز بیان اورچھوٹے اخبار کی خصوصیت ۔

**Taboo : (n)** (۱) (آسٹریلیا کے مشرقی جزیروں میں) کسی شخص یا چیز کو قابل حرمت یا قابل لعنت قرار دینے کی رسم ؛ رسم تحریم ؛ رواج ؛ ریت رسم ۔(۲) امتناع؛ تحریم؛ ممنوع سازی؛ پرہیز؛ نہی؛ منع ؛ تقدیس ؛ منہیات ۔ (۳) جلاوطنی؛ شہربدری ؛ اخراج (برادری سے)؛ معاشرتی مقاطعہ؛ حقوق سے محرومی۔

**Taboo/Tabu :(a) [Tongan. 'tabu'.]** (۱) (آسٹریلیا کے مشرقی جزیروں میں) تحریم‌شدہ؛ نہی شدہ؛ سحر آسا؛ ممنوع؛ ناپسندیدہ ۔(۲) خاص جماعت کے لئے ممنوع (خصوصاً عورتوں کے لئے)؛ خاص شخص کےلئے امتناع ۔(۳) مقدس؛ تقدیس شدہ؛ نا قابل انفساخ؛ واجب التعمیل ؛ محترم؛ قابل حرمت؛ قابل احترام ؛ غیرقانونی؛ خلاف قانون؛ ناجائز ۔

**Taboo/Tabu : (v)** (۱) حرام کرنا؛ ناجائزقرار دینا؛ ممانعت کردینا ( عام رائے یا قانون کے زور سے) ۔ (۲) کسی شخص یا چیز کو قابل حرمت قراردینا ۔ (۳) معاشرتی مقاطعہ کرنا؛ حقوق سے محروم کرنا ؛ اخراج کرنا (برادری سے) ۔

**Taboparalysis : (n)** سل کی وجہ سے استرخا؛ سل نخاع سے ہونے والا فالج ۔

**Taboparesis : (n)** دیکھو Taboparalysis

**Tabor/Tabour : (n) [OFr. 'tabur'.]** (تاریخ) تبیرہ؛ طنبورہ؛ ڈھولکی ۔(۲) طبلچی؛ طنبورہ بجانے والا ۔

**Tabor/Tabour : (v) [f. prec.]** (۱) طنبورہ بجانا؛ ڈھولکی پر ضرب لگانا؛ ڈھول پیٹنا ۔ (۲) ایک قسم کا سُر یا ایک قسم کی لَے بجانا ۔

**Taborer : (n)** تبیرہ؛ طنبورہ بجانے والا ۔

**Tabouret/Taboret [Fr. 'tabure'.]** (۱) ٹکڈی ؛ تپائی؛ منڈھیا (نشست کی چیز جس میں پشتہ اور دستے نہیں ہوتے) ۔ (۲) اڈا (جس پر کپڑا رکھ کر کشیدہ کاڑھتے ہیں) کارگاہ قلاب دوزی؛ سوزن دانی؛ کشیدہ کاری کا فریم۔

**Tabret : (n) [f. Tabor. (n)+et.]** (تاریخ) طبل کوچک ؛ ڈھولکی ؛ چھوٹا طنبورہ ۔

**Tabs : (n)** (سنیما) ہلکے پردے ۔

**Tabu : (n)** Taboo کا متبادل ۔

**Tabula : (n)** (۱) لوح؛ چوکا؛لکھنے کی ایک قدیم تختی؛ میز ۔ (۲) لوح فصلہ؛ سطح کلسی؛ مسطح استخوانی ہڈی کی سخت اور چپٹی سطح ۔ (۳) پتھر پر لکھےہوئے قوانین؛ وہ قوانین جو کتبہ ہوں ۔ (٤) (کلیسا) قربان گاہ کی روکار کا غلاف (لکڑی یا دھات کا)۔

**Tabula rasa : (n) [L.]** (۱) کوری تختی ۔(۲) محو کامل ۔ (۳) (نفسیات) لوح سادہ؛ ذہن نوزائیدہ؛ پیدائش کے وقت بچے کا ذہن جو ماہر نفسیات

کے نزدیک کوری تختی ہوتا ہے اور رفتہ رفتہ اس پر ادراکات کے نقوش بنتے جاتے ہیں ۔

**Tabulable : (a)** جدول کے قابل ۔

**Tabular : (a) [L. 'tabularis'.]** (۱) میز نما؛ تختہ سا؛ لوحی؛ چوکور اورمسطح ۔ (۲) جدول کے مطابق؛ جدولی؛ فہرستی؛ مجدول؛ جدول یا فہرستوں کی شکل میں ۔ (۳) ورق سا ؛ ورق پر ورق ۔ (٤)(نباتیات) اُفقی؛ چپٹا؛ مسطح ۔(٥) (طباعت) وہ جو فہرست یا جدول کی شکل میں ترتیب دیا گیا ہو ۔

**Tabular difference : (n)** تدریجی فرق : وہ فرق جو لوگارتم وغیرہ کی جدول میں ہر عدد اور اس کے بعد کے عدد میں ہوتا ہے ۔

**Tabular spar : (n)** ایک قسم کا سہ مائلہ معدن جس کی پرت مسطح ہوتی ہے

**Tabular surface : (n)** چوکور مسطح ۔

**Tabular structure : (a)** ورق سا؛ ورق بر ورق ۔

**Tabulare : (n)** (حیوانیات) مسطح ہڈی؛ برگوشی ۔

**Tabularization : (n)** جدول بندی؛ فہرست بندی ۔

**Tabularize : (v)** جدول بندی کرنا؛ فہرست بنانا؛ مسطح کرنا ۔

**Tabularly : (adv.)** جدول کی صورت میں؛ جدول کے مطابق؛ جدول کے ذریعہ سے ۔

**Tabulary : (n) [L.'tabularium'.]** (روم قدیم) وہ مقام جہاں پبلک ریکارڈ رکھے جاتے تھے ۔

**Tabulate : (a) [L.'tabularis'.]** (۱) میزنما؛ تختہ سا؛ چوکور؛ جدولی شکل ۔(۲) مسطح؛ ورق سا؛ ورق بر ورق ۔

**Tabulate : (v) [F. late L.'tabulat'.]** (۱) ملخص کرنا؛ مختصر کردینا ۔ (۲) جدول یا فہرست بنانا؛ (اعداد وغیرہ کو) ترتیب دینا (فہرست کی صورت میں) ۔ (۳) چپٹاکرنا؛ تختہ سا بنانا؛ مسطح بنانا ۔

**Tabulated : (a)** (۱) مسطح ۔(۲) جدول بنایا ہوا؛ مرتبہ؛ ترتیب دادہ ۔(۳) مختصر کیا ہوا ۔

**Tabulated form : (n)** مسطح فارم ۔

**Tabulating machine : (n)** جدول نگار مشین؛ فہرست ترتیب دینے والی مشین؛ (امتحان کےنتائج وغیرہ) مرتب کرنے والی مشین ۔

**Tabulation : (n)** (۱) جدول بندی؛ جدول سازی ۔(۲) ترتیب ؛ ترتیب فہرست؛ ترتیب جدول ۔(۳) (تعمیرات) بلندی کی مختلف منزلوں میں تقسیم ۔

**Tabulator : (n)** (۱) جدول نگار؛ فہرست ترتیب دینے والا؛ جدول بنانے والا؛ مُرتّب ؛ (امتحان کےنتائج وغیرہ کا) مُترتّب ۔(۲) جدول مشین ۔

**Tabut : (n) [Arb. 'tabut'.]** تابوت ۔

**Tac-au-tac (-o.) : (n)** (۱) حریف کا وارخالی دے کر وار کرنا ۔ (۲) (بنوٹ) تابڑ توڑ وار : تارباندھ دینا؛ حریف کے وار روکتے جانا اور خود پیہم وار کرنا ۔

**Tacamahac/Tacamahaca : (n) [Sp.]** (۱) گوندجو بعض امریکی درختوں سے برآمد ہوتا ہے : صمغ امریکی ۔ (۲) ایک درخت جس سے بلسان بنتا ہے : (نباتیات) بلسمی حوَر ؛ درخت بلسان ۔

**Tacana : (n) [of Amer Ind origin.]** (۱) بولی ویا (Bolivia) ، برازیل ، اور پیرو (Peru) کی ایک جماعت ۔ (۲) اس جماعت کا رکن ۔ (۳) تکانا کے لوگوں کی زبان ۔

**Tace : (imperative) : [L.]** (Tace لاطینی میں موم بتی کوکہتے ہیں)؛ خاموش رہو؛ چپ رہو ( مزاحیہ اشارہ ہے کہ چپ ہو جاؤ) ۔

**Tacet : [L.]** (موسیقی کی ہدایت) رک جاؤ؛ ساکت رہو؛ گانا بجانا بند کرو ۔

**Tache/Tach : (n) [OFr.]** (۱) چمٹی (جس میں کسی چیز کو دبا کر رکھ دیتےہیں) ۔ (۲) انکن (ہک وغیرہ جس سے کوئی چیز اٹکائی جائے) ۔ (۳) (طب) کلف؛ گندمہ؛ مسّا ۔

**Tache :(n) [ME.'teche'.]** (۱) (اسکاتستان) سوجن؛ پھوڑا ۔ (۲) رنگ یا سیاہی کا دھبّا؛ داغ؛ دھبّا ؛ عیب؛ نقص ۔

**Tache : (v) [OFr.'techier'.]** (خاص کر اسکاتستانی) دھبّالگانا؛ داغ لگنا ؛ داغ لگانا ؛ داغدار کرنا ۔

**Tache : (n) [Fr.]** (شکرسازی) ان کڑھائیوں میں سے ایک جس سے ہو کر رس گزرتا ہے (تبخیر کے لئے) ۔

Tacheometer : (n) [Fr.] (سروے) فاصلہ پیما؛ فاصلہ بیں۔

Tacheometric : (a) فاصلہ پیما کا یا اس سے متعلق۔

Tacheometry : (n) (سروے) فاصلہ بینی۔

Tachism : (n) [Fr.'Tachisme'.] دیکھو Action painting

Tachistoscope : (n) (نفسیات) توجہ نما۔

Tachistoscopic : (a) (نفسیات) توجہ نما سے متعلق۔

Tachistoscopically : (adv.) توجہ نما کے طور پر۔

Tachograph : (n) (انجینیئرنگ) رفتار نگار؛ سرعت نگار؛ وہ آلہ جو موٹر گاڑی میں اس کی رفتار جاننے کے لئے لگا ہوتا ہے۔

Tachometer : (n) [F.Gr. 'tachos+-meter'.] (۱) (آلہ) سرعت پیما؛ مقیاس السرعت (جس سے کسی چیز کی سرعت رفتار معلوم کرتے ہیں) ۔ (۲) رفتار مشین پیما ۔(۳) رفتار خون پیما۔

Tachometric electrometer : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ)حساس برق پیما۔

Tachometrically : (adv.) رفتار پیمائی کے طور پر۔

Tachometry : (n) رفتار پیمائی؛ سرعت پیمائی۔

Tachoscope : (n) (انجینیئرنگ) رفتار نما؛ سرعت نما۔

Tachy -: سابقہ بہ معنی "سرعت" "تند"۔

Tachycardia : (n) (مرضیات) اختلاج قلب؛ دل کی دھڑکن۔

Tachydrite/Tachhydrite : ( n) [G.] (معدنیات) کیلشیم اور میگنیشیم کا کلورائڈ۔

Tachygen : (n) (حیاتیات) ظہور ناگہانی؛ نشوونما میں اچانک عضو کا نمودار ہونا۔

Tachygenesis : (n) (حیوانیات) سریع بُروز ؛ تیز تولد۔

Tachygenic/Tachygenetic : (a) تیز تولد کا یا اس سے متعلق۔

Tachyglossal : (a) [Gr.] (زبان) جو تیزی سے باہر اندر کی جاسکے۔

Tachyglossate : (a) ایسی زبان رکھنےوالا؛ آسٹریلیا کے ایک قسم کےخارپشت سے متعلق (جو چیونٹی کھاتا ہے)۔

Tachyglossid : (n) آسٹریلیا کے خارپشت قسم کا جانور؛ سیہی سے مشابہ ایک جانور؛ آسٹریلیا کا ایک زمین کھودنےوالا بے دانت کا جانور۔

Tachygraph : (n) [Fr.'tachygraphe'.] تند نویس؛ سریع نگار ؛ مختصر نویس؛ اسٹینو گرافر (خصوصاً قدیم روم اور یونان میں مختصر نویس)۔

Tachygrapher : (n) مختصر نویس؛ ماہر مختصر نویس۔

Tachygraphic/-al : (a) (۱) مختصرنویسی کایااس سے متعلق؛ تیز نویسی کا ۔(۲) مختصر نوشتہ۔

Tachygraphically : (adv.) مختصر نویسی کے ساتھ۔

Tachygraphist : (n) دیکھو Tachygrapher

Tachygraphy : (n) تیز نویسی کا فن؛ مختصر نویسی؛ (خصوصاً قدیم رومیوں اور یونانیوں کی)۔

Tachylite/-lyte : (n) [G. 'tachylit'.] (ارضیات) کانچ پتھر؛ بسالت پتھر کی ایک قسم ؛ (معدنیات) بسالت شیشے کی ایک قسم۔

Tachylogia : (n) (نفسیات) (طب) تیز گوئی ؛ سرعت نُطق۔

Tachylytic : (a) کانچ پتھر کا۔

Tachymeter : (n) (سروے) فاصلہ پیما؛ فاصلہ بیں؛ مسافت یاب ؛ دور بیں ؛ دوربیں مساحی ؛ (آلہ) زود پیما؛ پیمائش کرنے والوں کا آلہ جس سے مقامات کا تعین بہت جلد ہو سکتا ہے۔

Tachymetric : (a) فاصلہ پیمائی کا یا اس سے متعلق۔

Tachymetry : (n) فاصلہ پیمائی؛ فاصلہ بیں کا استعمال۔

Tachyphemia : (n) (طب) تیزگوئی؛ تیز کلامی۔

Tachypnoea : (n) (طب) سرعت تنفس۔

Tachysporous : (a) (نباتیات) زود بذوری؛ سریع بذوری۔

Tachytellic : (a) (حیوانیات) تیز پیدائی۔

Tacit : (a) [L. 'tacitus' .] (۱) ساکت؛ خاموش؛ چپ چاپ؛ بغیر کہے ؛ بن بولے ؛ جو بغیر بیان کئے معلوم یا مفہوم ہو ؛ (نفسیات) ساکت ؛ مفہوم ۔ (۲) ضمنی؛ ضمناً؛ جو واضح طور پر بیان نہیں کیا گیا ہو ۔ (۳) استنباط کردہ؛ نتیجہ نکالا ہوا ۔

Tacit consent : (n) رضا یا سکوت ۔

Tacitean : (a) [f. the name of the Roman historian Tacitus.] Tacitus کا یا اس سے متعلق؛ Tacitus کی طرزتحریر کا یا اس سے متعلق ۔

Tacitly : (adv.) خاموشی سے؛ چپ چاپ سے؛ ساکت طور پر بغیر بولے ہوئے؛ بالکنایہ ۔

Tacitness : (n) سکوت؛ خاموشی ۔

Taciturn : (a) [L.'taciturnus' .] کم گو؛ کم سخن؛ کم بولنےوالا؛ خاموش رہنے والا؛ کم گفتار؛ باتیں کرنے میں محتاط؛ اپنےخیالات ظاہر نہ کرنےوالا ۔

Taciturnity : (n) [L.'taciturnitas'.] سکوت؛ خاموشی؛ کم گوئی؛ کم سخنی ۔

Taciturnly : (adv.) خاموشی سے ؛ کم سخنی کے ساتھ ۔

Tack : (n) [ME. 'tak' .] (۱) کوکا (کوکنی) میخچہ؛ چھوٹی کیل جس کا سر چپٹا ہوتا ہے ؛ کیل بتن ۔ (۲) (جمع میں) نگندے ؛ لمبے لمبے ٹانکے جو عارضی طور پر لگا دینے جائیں ؛ بخیہ ۔ (۳) (جہاز رانی) پال کی رسی جس سے بادبان کا کوئی گوشہ باندھ دیا جائے ؛ نیز وہ گوشہ جس میں یہ رسی بندھی ہو؛ بادھنی ۔ (٤) سمت جہاز؛ (بادبانی) جہاز کے چلنے کی سمت یا رخ؛ جہت کشتی ۔(٥) پلٹنا؛ ہَوا کے رخ سے فائدہ اٹھانے کےلئے جہاز کا ایک طرف موڑنا ۔ (٦) (قانون) مسلك ؛ طریق عمل؛ (مجازاً) طرز عمل ۔(۷) (پارلیمانی) کسی غیر متعلق دفعہ کومالی مسودہ قانون میں نتھی کردینا۔ (۸) (روغن وغیرہ کی) چپچپاہٹ؛ لسلساپن ۔ (۹) (باغبانی) کونپل کا بندھن ۔ (۱۰) (سیسہ گری) سیسے کا ایك حصہ جس کا سرا نلکی میں جڑا ہوتا ہے اور دوسرا حصہ دیوار یا کسی سہارے سے بندھا ہوتا ہے ۔ (۱۱) (مجازاً) (زمین پر) ٹیڑھا میڑھا راستہ؛ روش ۔ (۱۲) ضمیمہ؛ تتمہ ۔ (۱۳) (بول چال) لٹکتا ہوا چھجّا ۔(۱٤) (کوئلہ) باز؛ مچان؛ بلند چبوترہ ۔ (۱٥) گرفت ؛ پکڑ ؛ قبضہ ؛ قابو ؛ پکڑنے کی صلاحیت ؛ گرفت کی صلاحیت ۔ (۱٦) حمایت ؛ وابستگی ؛ تحمل؛ برداشت؛ استحکام ؛ طاقت ؛ قوت ؛ زور ؛ مضبوطی؛ استواری ۔ (۱۷) بگھی کے گھوڑے وغیرہ کا سازو سامان ۔(۱۸) پٹا ۔

Brass tacks : (عامیانہ) حقیقی تفصیل؛ اصل معاملہ یا معاملے کی بات ۔

Hanging by a tack : ہلکا بخیہ؛ معمولی نگندہ ۔

Port tack : (موسمیات) ساحل رخ (ہَوا) ۔

Starboard tack : (موسمیات) مخالف ساحل (ہَوا) ۔

Tin-tack : بوتامی کو کا جس پر تین منڈھا ہو ۔

To come (or get) down to brass tacks : صحیح اور حقیقی واقعہ کو پیش کرنا؛ اصل مدعاپر آنا ۔

To bring, get, haul, or put the tacks a board : ہَوا کے رخ پر کشتی کو لےجانا ۔

To bring or have the starboard or port tacks abroad : کسی مخصوص سمت میں کشتی چلانا ۔

Tack : (n) [f. 'tac, tak'.] (۱) (خصوصاً اسکاٹستانی اوربول چال) حق ملکیت ؛ حق قبضہ؛ حق لگان داری یا کرایہ داری؛ مدت لگان داری ۔ (۲) کرایہ پر لگائی ہوئی چراگاہ؛ اجارہ شدہ چراگاہ؛ مزرعہ اجارہ شدہ ۔(۳) مچھلی کا شکار ۔

Tack : (n) [Origin obsc.] غذا؛ کھانا؛ خوراک؛ خوراکی (خصوصاً) جہازی بسکٹ ۔

Hard-tack : جہازی بسکٹ ۔

Soft-tack : نان پاؤ؛ اچھی غذا؛ نرم چارہ ۔

Tack : (v) (۱) کوکے ٹھوکنا یا بٹھانا؛ کیل بتن لگانا؛ میخ لگانا۔ (۲) سینا؛ نگندے ڈالنا؛ ٹانکےلگا دینا؛ بخیہ لگانا۔ (۳) (مجازاً) جوڑ دینا؛ منسلك کردینا؛ نتھی کردینا (خصوصاً مالی مسودہ قانون میں کوئی غیر متعلق دفعہ)؛ ایك ساتھ ملانا (واقعات، حساب کتاب وغیرہ) ۔ (٤) (جہازکا) رخ پھیرنا؛ راستہ بدلنا ( اکثر about کے ساتھ) جہت بدل دینا؛ ہَوا کے رخ پر چلانا؛ ہَوا کی طرف لےجانا۔ (٥) (استعارتاً) مسلك یا طرزعمل وغیرہ بدلنا ۔ (٦) اضافہ کرنا؛ بڑھانا، ضمیمہ کرنا؛ شامل کرنا؛ ملحق کرنا ۔ (۷) باندھنا؛ نتھی کرنا؛ ٹانکنا؛ لگانا ۔ (۸) عارضی طور پر لگانا؛ جوڑنا( کیل وغیرہ جیسے آسانی سے نکالا جا سکے) ۔ (۹) (ہَوا)

سمت بدلنا؛ رخ بدلنا ۔(۱۰) زمین پر ٹیڑھا میڑھا راستہ بنانا ۔ (۱۱) (مجازاً) کسی کی وضع ، انداز، خیال ، رائے، طرزعمل کو بدلنا نیزبراہ راست طریقے سے بڑھنا یا عمل کرنا ۔ (۱۲) جہاز کی رفتار کو بدلنا۔ (۱۳) ہَوا کےخلاف جہاز کو چلانا ۔ (۱٤) (قانون) کسی تیسرے یا چوتھے رہن کو پہلے رہن کے ساتھ اس طرح ملا دینا کہ اسے ادائیگی میں دوسرے رہن پر فوقیت ہو ۔

**Tack board : (n)** بلیٹن بورڈ؛ سرکاری اطلاع کا بورڈ ۔

**Tack claw : (n)** کیل وغیرہ نکالنے کا ایک اوزار؛ میخ کش ۔

**Tack-driver : (n)** میخ انداز؛ مشین جو خودبخود کوکےٹھوک دیتی ہے ۔

**Tack duty : (n)** اجارہ کے طور پر کرایہ ۔

**Tack hammer : (n)** میخ چوب؛ چھوٹی ہتھوڑی جس سےکوکے ٹھوکنے اور عموماً ایک کنڈے کے ذریعہ باہر کھینچنے کا کام لیا جاتا ہے۔

**Tack rag : (n)** نقاشی کرنے سے پہلے گرد وغیرہ صاف کرنے والا کپڑا؛ صافی ۔

**Tack rivet : (n)** عارضی دو نُکی کیل ۔

**Tack room : (n)** وہ کمرا جس میںگھوڑے کا سازو سامان رکھا جاتا ہے ۔

**Tacker : (n)** (۱) کوکے ٹھوکنے والا؛ میخ زننده ۔(۲) بخیہ کرنے والا؛ بخیہ زن ۔ (۳) (تاریخ ، انگلش) پارلیمنٹ کے مالی بل میں دوسرا بل جوڑنے والا ۔(٤) چیزوں کو جوڑنے والا ۔

**Tacket : (n)** (اب بول چال) کیل؛ کانٹی؛ چھوٹی کیل؛ چھوٹا کوکا؛ میخ کوچک؛ نعل ۔

**Tacket : (v)** چھوٹے کوکے سے جوڑنا؛ چھوٹی کیل لگانا؛ نعل لگانا ۔

**Tacketing gut : (n)** (برطانیہ) جلد ساز کی تانت؛ جلد ساز کا دھاگا۔

**Tackety : (a)** (خصوصاً اسکاتستانی) نعل دار؛ گل میخ لگا ھوا ۔

**Tackey :** بول چال؛ خستہ حال؛ بدوضع ؛ Tacky کا متبادل ۔

**Tackiness : (n)** لسلساپن؛ چپچپاہٹ ۔

**Tacking : (n)** (۱) کوک ٹھوکنے کا عمل؛ بخیہ کرنے کا عمل؛ جوڑ دینے کا عمل ۔ (۲) (قانون) حق سبقت جو تیسرے یا بعد کے مرتہن کو اس بنا پر حاصل ہوجاتا کہ دوسرے مرتہن نے رہن کی اطلاع نہیں دی ۔ (۳) (پارلیمانی) خارجی یا غیر متعلق دفعہ کو کسی مالی مسودہ میں اس لئے نتھی کر دینا کہ دارالامرا میں اس کی مخالفت نہ ہوسکے کیونکہ دارالامرا مالی تجاویز کو از روئے آئین مسترد نہیں کر سکتا ۔

**Tackle : (n) [LG.'takel'.]** (۱) اسباب؛ لوازم کار؛ آلہ؛ اوزار؛ سازو سامان ؛ آلات وادوات ۔ (۲) بھاری اشیاء اٹھانے، بادبان وغیرہ چڑھانے اتارنے کا ساز و سامان؛ رسے، چرخیاں ؛ جرِّ ثقیل : چرخیوں کا سلسلہ ۔(۳) آلہء جرثقیل؛ رسّاچرخی ۔(٤) کسی کام یا کھیل کا ضروری سامان ؛ لوازم ۔ (٥) اڑنگا؛ پکڑ ۔ (٦) (مستول کے) رسّے؛ رسّی ۔ (۷) اینچہ (بوجھ اٹھانے کی چرخی اور اس کے لوازم) ۔(۸) مچھلی پکڑے جانےکے سازوسامان ۔ (۹) گھوڑے کا سازو سامان (زین وغیرہ) ۔ (۱۰) خوراک؛ سامان خوردونوش؛غذا اورپانی ۔ (۱۱) (فٹ بال) پیچھے، دائیں اور بائیں وہ کھلاڑی جو حریف کو گیند آگے نہیں لے جانے دیتا ۔ (۱۲) (میکانیات) مرفاع؛ رسّا چرخی ۔

**Fishing tackle :** مچھلی کے شکار کا سامان ۔

**Tackle : (v) [f. prec.]** (۱) گھوڑے پر سازوغیرہ رکھ کر جوتنا ( سواری کےلئے) ۔ (۲) حریف کو روک لینا یا پکڑ لینا (خصوصاً فٹ بال کے کھیل میں) ۔ (۳) گُتھ جانا؛ (حریف سے) لڑنا؛ مقابلہ کرنا ۔ (٤) گفتگو کرنا؛ بحث کرنا (کسی شخص سے کسی مسئلے پر)؛ بحث میں حصہ لینا ۔ (٥) نپٹنے کی کوشش کرنا؛ سلجھانے کی کوشش کرنا؛ سنبھالنا؛ سلجھانا؛ انجام دینا؛ کسی مسئلے کو حل کرنے کی کوشش کرنا ۔ (٦) (فٹ بال) اڑنگا لگانا؛ حریف کو گیند لےکر آگے نہ چلنے دینا۔ (۷) چرخیوں (وغیرہ) کے ذریعے سے چڑھانا یا لگانا ۔ (۸) پکڑنا؛ مٹھی میں لینا؛ قبضہ کرنا؛ مضبوط پکڑنا؛ مقابلہ کرنا؛ آمنے سامنے آنا (جانور یا آدمی کا) ۔ (۹) حملہ کرنا؛ دھاوا بولنا؛ چڑھائی کرنا؛ کسی معاملے پر سوال کرنا ۔ (۱۰) (غذا) کھانا شروع کرنا ۔ (۱۱) (ہاکی) مخالف سے گیند لینے کی کوشش کرنا ۔

**Tackle-block : (n)** چرخی؛ گھِرنی (جس پر رسی پھرتی ہے) ۔

**Tackle-board : (n)** ایک چوکھٹا (فریم جس میں چرخی رہتی ہے دھاگوں کو لپٹانے کےلئے) ۔

Tackle-fall : (n) طناب؛ رسی جوڑ (وہ رسی جس سےچرخی کے مختلف حصےملے ھوتے ہیں) ۔

Tackle-post : (v) دیکھو Tackle-board

Tackle to : (n) جٹ جانا؛ پل پڑنا (کسی کام میں) ۔

Tackler : (v) (۱) مقابلہ کرنے والا؛ اڑنگالگانے والا (کھیل میں) ۔ (۲) سلجھانے کی کوشش کرنے والا ۔ (۳) چرخیوں سے چڑھانے والا؛ لوم (Loom) بٹھانے والا؛ ٹھیک کرنے والا ۔ (٤) (برطانیہ) ٹھونگا بنانے والی مشین کے پاس رہنے والا آدمی ۔

Tackling : (n) (۱) (میکانیات) چرخیوں کا نظام؛ چرخیوں کا سلسلہ؛ رسّا چرخی ۔ (۲) کسی کام کا ضروری سامان ۔ (۳) حریف کو روک لینے کا عمل ۔

Tacksman : (n) (اسکاتستانی، قانون) مُستاجر؛ ٹھیکے دار؛ اجارہ دار ۔

Tacky : (a) چپچپا؛ چسپ ناک ۔

Tacky : (n) (خصوصاً برطانیہ) وہ جوتے جس میں چاپ نہ ھو ؛ بےآواز کے جوتے؛ ٹینس کھیلنے کا جوتا؛ ٹینس جوتا ۔

Tacky : (n) [Origin Unkn.] (۱) بدحال گھوڑا؛ مریل گھوڑا ۔ (۲) معمولی آدمی؛ مفلوک الحال شخص ۔

Tacky : (n) (۱) مفلوک الحال شخص سےمتعلق ۔ (۲) بدقطع؛ بھدا (لباس) ۔ (۳) بھڑک دار (مگر محض عارضی و سطحی) زرق برق؛ بھڑکیلا؛ نمائشی ۔

Tacky party : (n) وہ پارٹی جس میں مہمان زرق برق یا نمائشی لباس پہنتے ہیں اور آرائش میں بہترین شخص کو انعام دیا جاتا ھے ۔

Tacmahack : Tacamahak کا متبادل ۔

Tacnode : (n) [f. L. 'tactus ' + NODE. ] (ہند سہ) نقطہء تماس جہاں ایک ہی انحنا کے دو حصے ملتے ھوں ۔

Tact : (n) [L. 'tactus' .] (۱) موقع شناسی؛ آداب دانی؛ محل شناسی؛ مہارت؛ سلیقہ؛ شعور؛ ادراک (خصوصاً ٹھیک بات کہنے یا کرنے کا) ؛ نزاکت؛ حکمت ۔ (۲) اشخاص یا مواقع سے صحیح کام لینے کی صلاحیت؛ ھوشیاری ۔ (۳) (نفسیات) حکمت عملی؛ شعور؛ تدبیر (سمجھ)؛ موقع شناسی؛ (موسیقی) ضرب ۔ (٤) عمل لامسہ ۔ (٥) دوسروں کا خیال رکھنےوالا شخص؛ نکتہ رسی؛ پاس؛ لحاظ (دوسروں کے جذبات کا)؛ سبک اندامی ۔

Tactful : (a) (۱) باشعور؛ آداب داں ؛ ھوشیار؛ محل شناس؛ موقع شناس ۔ (۲) ھوشیاری کا؛ موقع شناسی کا ۔ (۳) بانزاکت؛ حضور ذہن والا؛ نزاکت والا؛ حسّاس؛ زودحس؛ نازک دماغ؛ زود رنج؛ دوسروں کی رائے یا طرز عمل سے جلد اور زیادہ متاثر ھونے والا ۔

Tactfully : (adv.) تدبیر سے؛ حکمت عملی کےساتھ؛ ھوشیاری کے ساتھ ؛ موقع شناسی کے طور پر؛ زمانہ سازی سے ۔

Tactfulness : (n) حکمت عملی؛ شعور؛ ز ودحسی؛ اثر پذیری ۔

Tactic : (n) [mod. L.'tactica .] (۱) تدابیر جنگی؛ رزم آرائی ۔ (۲) دیکھو Tactics ۔

Tactic : (a) [mod . L. 'tacticus'. ] ترتیب یا تنظیم سےمتعلق؛ منظم : مرتب : باترتیب ۔

Tactic : (a) [f.L.'tact.'tangere' .] لمسی؛ مربوط بہ حس لامسہ؛ (حیوانیات) تحریکی ۔

Tactical [f. Gr. 'tactikos' +-AL. ] (۱) (فوج) تدابیر جنگی کا یا اس سے متعلق؛ مواقع جنگ یا ترتیب فوج سے متعلق ؛ مصافی ؛ مصافیاتی ؛ تدبیراتی ۔ (۲) تدبیر یا جوڑ توڑ کا ؛ نظم سے متعلق ۔ (۳) (فوج) شاطرانہ؛ استادی کا؛ ماہر؛ ماہرانہ؛ رزم آرا ۔ (٤) حکمت عملی سے؛ باشعور ۔

Tactically : (adv.) (۱) تدبیر سے؛ جوڑ توڑ سے حکمت عملی کے ساتھ ۔ (۲) مصافیات کے لحاظ سے ۔

Tactician : (n) جنگ داں ؛ رزم آرا؛ با تدبیر شخص؛ شاطر؛ جوڑ توڑ کا آدمی؛ (سیاسیات) تدبیرکار؛ ماہر مصافیات ۔

Tactics : (n) [Pl. of TACTIC] (۱) تدابیر جنگی؛ جنگ دانی؛ رزم آرائی ۔ (۲) مہارت؛ تدابیر ۔ (۳) (فوج) سپہ آرائی ؛ ترتیب فوج کا فن؛ فوجوں کو حسب موقع ہٹانا؛ بڑھانا خصوصاً جب کہ لڑائی شروع ھو ۔ (٤) جوڑ توڑ؛ داؤ پیچ؛ ترکیبیں؛ چالیں ۔

Tactile : (a) [L. 'tactilis'.] (۱) لمسی؛ لمسیہ؛ جو لامسہ سے محسوس یامتعلق ھو؛ احساس لمس سےمتعلق ۔

(۲) لمس پذیر؛ محسوس؛ ملموس؛ جو چھونے سے محسوس ہو ۔ (۳) (نقاشی) جسمانیت دکھانے یا پیدا کرنےوالی؛ جس میں تصویر مجسم نظر آئے؛ تجسیمی ۔

**Tactile : (n)** متحرک؛ حرکی؛ لمسی؛ محسوسیت ۔

**Tactile amnesia : (n)** (طب) لمسی نسیان ۔

**Tactile bristle : (n)** (نباتیات) لمسی مُو ۔

**Tactile circle : (n)** (نفسیات) لمسی دائرہ ۔

**Tactile corpuscle : (n)** (حیوانیات) لمسی جسیمہ ۔

**Tactile disk : (n)** چمڑے کے اندر کی تہوں کا لمسی حساس خلیہ یا قرص ۔

**Tactile hair : (n)** (حیوانیات) لمسی بال ۔

**Tactile impression : (n)** لمسی ارتسام؛ لمسی حِس؛ لمسی اثر ۔

**Tactile organ : (n)** (حیوانیات ، عضویات) لامسہ : عضو لامسہ؛ آلۂ لمس ۔

**Tactile perception : (n)** لمسی ادراک ۔

**Tactile receptor : (n)** وہ عضو جس تک لمس کا احساس پہنچے؛ وہ عضو جس سے لمس کا احساس ہو ۔

**Tactile values : (n)** (نقاشی) لمسی اقدار ۔

**Tactilist : (n)** وہ مصور یا نقاش جو لمسی قدروں پر زور دیتا ہو ۔

**Tactility : (n)** (۱) لمسیت؛ لمس پذیری ۔ (۲) نقاشی؛ تجسیمیت ۔

**Taction : (n) [L. 'tactionem' .]** (عضویات) لمس؛ چھونے کا عمل؛ مس؛ اتصال؛ ربط؛ تعلق ۔

**Tactism : (n)** (حیاتیات) یک سو حرکتی ۔

**Tactless : (a)** (۱) زبان کا پھوہڑ؛ بےتکا؛ بےتکے پن کا؛ بےحس؛ منہ پھٹ ؛ کند ۔ (۲) خلاف حکمت عملی؛ خلاف مصلحت ؛ موقع شناسی کے خلاف ۔ (۳) ناموزوں؛ بے محل؛ مہمل؛ لغو ۔

**Tactlessly : (adv.)** بے تکے پن سے؛ بے حسی کے ساتھ ۔

**Tactlessness : (n)** بے حسی؛ بےتکاپن ۔

**Tactometer : (n)** (طب) لمس پیما؛ حس لامسہ سنج ۔

**Tactor : (n)** دیکھو Tactile organ

**Tactoreceptor : (n)** دیکھو Tactile receptor

**Tactual : (a) [f. L.'tactus'.]** لمسی؛ حِسّی ۔

**Tactualist : (n)** (نفسیات) لمسیہ ۔

**Tactually : (adv.)** لمس کے ذریعہ؛ چھوکر ۔

**Tactus : (n)** (عضویات، حیوانیات) لامسہ؛ حِس لامسہ ۔

**Tad: (n) [ME.'tade' .]** (امریکا) لڑکا؛ بچہ؛ کوچک ۔

**Tadarida : (n) [mod. L.]** Molossidae جنس کی چمگادڑ ۔

**Tadpole : (n) [f. ME. Tadde' +POLL.]** (۱) مینڈک کا لاروا؛ فَرخ ؛ غوکچہ ؛ مینڈک کا بچہ (جب تک اس کی دُم اور پھیپھڑے موجود رہیں ) ؛ بلبلیا ۔ (۲) (امریکا) غوطہ مارنے اور مچھلی کھانے والی کلغی دار بطخ ۔

**Tadpole : (n)** پیشہ ور سیاست داں؛ کرائے کا سیاسی کارکن ۔

**Tadpole-fish/-hake : (n)** شمالی اطلانٹک کی چمک دار مچھلی ۔

**Taedium vitae : (n)** (مرضیات) جان سے بیزاری؛ مرضی کیفیت جس سے آدمی خودکُشی پر آمادہ ہو جاتا ہے ۔

**Tael : (n) [Pg., Malay 'tahil'.]** (۱) ایک چینی وزن تقریباً چارتولے کے برابر (چاندی کے زر حسابی کے طور پر بھی مستعمل ہے) ۔ (۲) مغربی ایشیا کا ایک وزن ۔

**Taen- /Taeni-: (n) [L. 'taamia'.]** (۱) فیتہ؛ کور؛ سر کا بندھن؛ دھجی ۔ (۲) فیتے کی شکل کے کرم جو آدمی اور بڑے جانوروں کی غذا کی نالی میں پائے جاتے ہیں ؛ کیچوا؛ کدو دانہ ۔

**Taenia/Temia : (n) [L.]** (۱) (حیوانیات) جنس کدودانہ ؛ جنس فیتہ ۔ (۲) (تعمیرات) حاشیہ : لپیٹ ۔ (۳) (حیوانیات) شریطہ؛ فیتہ بند؛ کیچوا؛ کدودانہ؛ گنذار ۔ (٤) (جراحی) لمبا، پتلا ربن جو

پٹی کے لئے استعمال ہوتا ہے ؛ پٹی بند؛ پتلی پٹی (پہلے گولا بنا کر پھر تہ بہ تہ لپیٹتے ہیں) ؛ گولا پٹی ۔ (۵) سر بند؛ پیشانی بند؛ ربن ؛ فیتہ ۔ (٦) (تشریح) فیتہ نما ڈھانچہ؛ شریطہ فیتہ نما؛ (عضویات) خصوصاً مغز کا فیتہ نما حصہ ۔

Taenia solum : (n) — (حیوانیات)دودہٴ وحیدہ؛ فیتہٴ وحیدہ ۔

Taeniacidal/Teniacidal (a) — کیچوے کو ختم کردینےوالا؛ کِرم کدو کُش سے متعلق ۔

Taeniacide/Tenicide : (n) — کیچوے کو مارنے والا؛ کدودانے کو مارنے والی دوا ۔

Taeniafuge /Teniafuge : (n) — کرم کدوکُش؛ کیچوے کو مارنے والی؛ دوا؛ دافع کدو دانہ ۔

Taenian : (a) — کیچوے سے متعلق؛ جنس کدو دانہ کا ۔

Taeniasis : (n) — (طب) مرض کرم کدو؛ کیچوے کی بیماری ؛ کیچوی مرض ۔

Taeniate : (a) — (۱) شریطہ نما؛ فیتہ نما ۔(۲) جس کے ساتھ کینچوے بھی ہوں؛ کینچوے والا ۔

Taenifuge : (n) — جسم سے کدودانہ کو نکالنےکا ایک مادّہ؛ دافع کدودانہ ۔

Taenii /Taenia : [L. 'taenia'.] — سابقہ بمعنی فیتہ : ربن ۔

Taenifuge : (a) — کدودانے کو ختم کر دینے والا ۔

Taeni(i)cide : (n) — (طب) کدودانہ کُش ۔

Taeniid : (a) — Taeniidae کا یا اس سے متعلق ۔

Taeniid : (n) — Taeniidae جنس کا کدودانہ ۔

Taeniidae : (n) [f.'taenia'.] — کدودانے کی ایک بڑی قسم؛ بڑے کیچوے کی ایک قسم ۔

Taeni(i)form : (a) — فیتہ نما ۔

Taenio- : — جزوترکیبی بمعنی نوار؛ فیتہ؛ ربن ۔

Taenioglossa : (n) — بحری اور دریائی معدہ پا صدفوں کی ایک قسم ۔

Taenioglossate : (a) — بحری اور دریائی معدہ پا صدفوں کی ایک قسم سے متعلق ۔

Taenioid : (a) — (۱) نواری شکل کا؛ فیتہ نما؛ شریطہ نما ۔ (۲) (حیوانیات) کدودانہ نما؛ بہ شکل کرم کدو ۔ (۳) (ارضیات) جس کےساتھ کیچوے بھی ہوں ۔

Taeniola : (a) [mod. L.] — (حیوانیات) فیتیہ ۔

Taeniosome : (n) — دیکھو Ribbon-fish

Tafferel : (n) [Du.'taffereel'] — (۱) جہاز کے پچھلے سرے کا؛ کٹہرا؛ عقبی کٹہرا ۔ (۲) جہاز کے پچھلے سرے کا بالائی حصہ؛ بالائی مؤخر ۔

Taffeta/Taffety : (n)[OFr.'taffetas, taphetas'.Pers.'Tafta.'] — ریشم یا کتان کے پارچے کی قسمیں ؛ خصوصاً باریک چمک دار سادی بناوٹ کا ریشمی کپڑا؛ تافتہ ۔

Taffeta /Taffety : (a) — (۱) تافتہ کا؛ تافتہ کی طرح کا ۔ (۲) ( مجازاً ) چمکیلا ؛ بھڑک دار ؛ مزین ؛ بہت آراستہ ؛ پُر آب وتاب؛ مجلل؛ باشکوہ ۔ (۳) لذیذ؛ خوش مزہ؛ مطبوع؛ خوش گوار؛ پر لطف؛ دلکش؛ فرحت بخش ۔ (٤) نازک؛ نازک مزاج؛ مشکل پسند؛ تنک مزاج؛ جس کو مشکل سے کوئی چیز پسند آئے ۔

Taffeta weave : (n) — سادہ بناوٹ ۔

Taffetized : (a) — مزین (کپڑا) : تافتہ ۔

Taffrail : (n) — دیکھو Tafferel

Taffy : (n) [The earlier form of Toffee, now sc., North Eng., and Amer.] — (۱) دیکھو Toffee ۔(۲) (امریکا ، عامیانہ) خوشامد ؛ تملق؛ فریب مداہنہ؛ للوپتو؛ بہلانا ۔

Taffy : (n) [An ascribed Welsh pronunc. of Davy or David.] — (بول چال) اہل ویلز؛ ویلز کا باشندہ؛ ٹیفی ۔

Tafia : (n) — تافیہ ؛ مغربی جزائر کی ایک گھٹیا رم (شراب) ۔

Tag : (n) [Origin. Obsc.] — (۱) جوتے کے بند کے سرے پر دھات کا ٹیپ ؛ شامچہ ۔ (۲) قبضے کا بڑا سا تکمہ جو انگریزی جوتے کے نیچے لگا ہوتا ہے جسے پکڑ کر جوتا پہنتے ہیں؛ پن چھلا ۔ (۳) پتے کی چٹ خصوصاًوہ جو کسی چیز سے باندھ دی جائے؛ ٹیگ؛ سامان یا بنڈل میں لگا تکمہ یا لیبل ۔ (٤) کسی چیز کا ناہموار یا کٹا ہوا سرا ۔

(٥) ژولیدہ اون؛ بھیڑ کے بالوں کا گچھا؛ جانور کی دُم کا سرا یا اس کی نوک ۔ (٦) (مجازاً) دُم چھلا؛ دنبالہ؛ ضمیمہ؛ چھوٹی چیز جو کسی بڑی چیز کے ساتھ لگی ہو ۔ (٧) (ناٹک) تتمہ؛ تماشا ختم ہونے کے وقت کی تقریر ۔ (٨) پامال مقولہ یا مصرع؛ پرانا فقرہ ، ٹیپ (گیت کی) ۔ (٩) جانور کے دُم کی نوک؛ پھُننگ ۔ (١٠) آنکھ مچولی کی قسم کا کھیل جس میں ایک سب کے پیچھے بھاگتا ہے ۔ (١١) برگرداں سرود ؛ تہلیل ۔ (١٢) ربن کی دھجی؛ آویزاں ٹکڑا؛ معلق ٹکڑا (اسکرٹ وغیرہ میں) ۔ (١٣) بونڈی؛ گھنڈی (کسی دھات کی، فیتے یا ڈوری کے سرے پر) ؛ ستارہ؛ ٹکلی ۔ (١٤) پھندنا؛ جھالر ۔ (١٥) بھیڑ کی ایک بیماری (Tag-sore) ۔

Cross-tag/Long-tag : آنکھ مچولی کے کھیل کی قسمیں۔

Tag : (n) [Origin Unkn.] (١) لمس؛ آہستہ آہستہ تھپکی ۔ (٢) ایک قسم کا بچوں کا کھیل ۔

Tag : Teg کا متبادل ۔

Tag : (v) [f.tag(n)]-(جوتے کے بند کو) (١) ٹیپ یا شامچہ لگانا ۔ (٢) ٹیپ لگانا (نظم کے بند پر) ۔ (٣) جوڑ لگانا (نظم یا مال وغیرہ کا) ؛ ایک ساتھ ملانا ۔ (٤) جوڑ دینا (کئی عبارتوں کو) ؛ ضمیمہ کرنا؛ طفیلی ہونا ۔ (٥) قافیہ باندھنا ۔ (٦) قافیہ بندی کرنا؛ تک بندی کرنا ۔ (٧) اون کترنا؛ (بھیڑ کے) بال کاٹنا ۔ (٨) (بول چال) پیچھے آلگنا؛ دُم چھلا ہو جانا؛ پیچھے گھسیٹنا؛ نزدیکی سے پیچھا کرنا ۔ (٩) (آنکھ مچولی میں) چھولینا؛ (چور کا دوسرے کو) پکڑلینا؛ ہاتھ لگا دینا ۔ (١٠) صاف کرنا ۔ (١١) افکار کو کلمات کی صورت میں ادا کرنا ۔ (١٢) لیبل لگانا؛ پھندنا لگانا؛ جھالر لگانا؛ گھنڈی لگانا؛ ستارہ، ٹکلی وغیرہ ٹانکنا ۔

Tag : (v) [f. tag. (n)2] ٹگ کے کھیل میں چھونا؛ آہستہ آہستہ تھپتھپانا۔

Tag-belt : (n) بھیڑ کی ایک بیماری (Tag-sore) ۔

Tag day : (n) (امریکا) Flag-Day

Tag-end : (n) کسی چیز کا آخری حصہ؛ دُم کا آخری سرا ۔

Tag-lock : (n) طرہ؛ جعد زلف؛ چین و شکنِ گیسو ۔

Tag-match : (n) کشتی کے مقابلے میں دو برابر کے پہلوان ۔

Tag-rag : (n) (١) کمینے لوگ؛ رذیلوں کا طبقہ ۔ (٢) شے ملحقہ؛ ضمیمہ؛ تتمہ ۔

Tag-rag : (a) (١) ذلیل؛ حقیر؛ فرومایہ؛ کمینہ؛ سفلہ ۔ (٢) الجھا ہوا؛ ژولیدہ؛ اونچا نیچا؛ ناقص؛ ناتراشیدہ؛ بے ڈھنگا؛ شکستہ؛ بوسیدہ (لباس) چیتھڑے گدڑے والا ۔

Tag rag and bobtail : (n) (١) بھیڑ : عوام کا مجمع ۔ (٢) نیچی ذات والے؛ اراذل ۔

Tag raggery : (n) مختلف اوضاع کے لوگ یا چیزیں؛ مختلف خصائل والے لوگ ۔

Tag-sore : (n) (بھیڑ) مویشی کا ایک مرض جس میں چیچک کے سے دانے نکل آتے ہیں ۔

Tag-tail : (n) (١) چچڑی؛ ایک قسم کا کیڑا ۔ (٢) (مجازاً) طفیلی : خوشامدی ؛ کاسہ لیس ۔

Tagabili : (n) (١) فلپائن کے جنوبی Mindaras کے لوگ ۔ (٢) اس علاقے کی بولی یا زبان ۔

Tagalog : (n) ملیائی پولی نیشیا کی زبان ۔

Tagboard : (n) سخت کارڈ بورڈ ۔

Tagel /Tegal /Tagal : (a) ایک جگہ کے نام سے متعلق ۔

Tagel straw : (n) ہیٹ (ٹوپ) کے لئے نرم عمدہ پیال ۔

Tagetes : (n) ایک قسم کا خوشبودار امریکی پودا؛ نارنجی یازرد ستارہ گل ؛ پھول تارا؛ درخت کی قسمیں جن میں شوخ زرد نارنجی پھول ہوتے ہیں ۔

Tagetes erecta : (n) (نباتیات) زرد گیندا؛ گل میخک ہندی ۔

Tagetes potula : (n) گل جعفری ۔

Tagger : (n) (١) جوڑنے والا ؛ شامچہ لگانے والا؛ پیچھے آلگنے والا ۔ (٢) Tag کا اسم فاعل ۔ (٣) (آنکھ مچولی میں) چور ؛ پیچھے بھاگنے والا ۔ (٤) (دھات) ( جمع میں ) پتلی آہنی چادر ؛ تنکہ آہنی ۔ (٥) بھیڑ کا بال کاٹنے والا ۔

Taggle : (v) پیچھا کرنا؛ تعقیب کرنا ۔

Taglioni : (n) [Named after a family of ball dancer of the early 19th C.] (١) (تاریخ) انیسویں صدی کے اوائل میں پہنا

جانے والا ایک اُوورکوٹ ۔ (۲) رقاصہ کے پہننے کا ایک اسکرٹ ۔

Tagliotelle : (n) [It. pl. of 'tagliatella'.] فیتہ نما سویّاں ۔

Tagma : (n) [mod. L. fr. Gr.] (حیوانیات) قیطفلک حشرہ ۔

Tagmosis : (n) [mod. L. f. tagma+o] (حیوانیات) ٹگماترکیب؛ عضو کیٹ ۔

Tagnicati : (n) [Sp. Tanicati] Paraguay (امریکا کی ایک جگہ) کے سفید ہونٹوں والے سُور ۔

Tagua : (a) [Native name in Colombia.] (۱) فندقل؛ جنوبی امریکا کی کھجور کادرخت ۔ (۲) کھجور ۔

Taguan : (n) [app. native name in the Philippines.] (حیوانیات) ٹاگوان؛ اڑن گلہری ۔

Tagus :(n) [Latinized f. Gr. 'tagos'.] (یونانی تاریخ) کمانڈر؛ لیڈر؛ سردار؛ حکمران؛ حاکم ؛ پیشوا؛ رئیس ۔

Taha : (n) [Native name.] شمالی امریکا کا ایک پرندہ ۔

Tahr : (n) [Nepali thar] (حیوانیات) ہمالیائی بکری ۔

Tahsil : (n) [Arab-Pers. & Urdu, 'tahsil'.] تحصیل؛ تحصیل دار کا علاقہ؛ ہندوستان کے محصول مال گذاری کا سب ڈویزنل انتظامیہ کا صدر دفتر ۔

Tahsildar : (n) [Urdu, f. Arab, Pers. 'tahsil+dar.] تحصیلدار؛ محصول کے سب ڈویزنل انتظامیہ کا افسر اعلیٰ؛ مامور وصول مالیات ۔

Tai-ping /Tae-ping : (n) [Chinese 'T'ai-p'ing'.] تائی پنگ؛ چین کی بغاوت سنہ ۱۸۵۰ء سے سنہ ۱۸٦٤ء تک کا شریک ۔

Taiga : (n) [Russian 'taiga' of Turkic origin) شمالی روس کے صنوبری جنگل کا علاقہ ۔

Tail : (n) [OE. 'taezel'] (۱) دُم ؛ دنبالہ ؛ ذنب ؛ پونچھ (جانوروں کی) ۔ (۲) کوئی شے جو صورت میں یا کسی بھی لحاظ سے دم سے ملتی جلتی ہو ؛ نچلا سرا ؛ نچلا حصہ ؛ ضمنی حصہ وغیرہ ۔ (۳) (جمع) سکے کی پشت؛ عقبی رخ ؛ پٹ (چت کے خلاف) ۔ (٤) (جمع) دو پاکھا کوٹ (پیچھے سے کھلا ہوا اورسامنے کے دامن گول ترشےہوئے)۔ (۵) دُم چھلا وغیرہ ۔ (٦) (ہَوابازی) عقب؛ دم طیارہ ۔ (۷) عورتوں کے لباس کا دم نما حصہ؛ اسکرٹ ۔ (۸) کسی چیز کا نچلا حصہ؛ آخری سرا ۔ (۹) چوتڑ؛ پیندی؛ سرین؛ نشست (اب بول چال) ۔ (۱۰) خدم و حشم؛ نوکر چاکر؛ پیروکار؛ پیروی کرنے والا ۔ (۱۱) (جمع میں) کسی چیز کا بیکار حصہ ؛ کسی چیز کا معمولی حصہ؛ دُرد؛ تلچھٹ؛ گاد، بچی کھچی چیز ۔ (۱۲) کسی جماعت کا معمولی رکن (سیاسی پارٹی، کرکٹ ٹیم) ۔ (۱۳) ہَوائی جہاز کا عقبی حصہ ۔ (۱٤) (جمع میں) شام کا ایک لباس (دو پاکھا کوٹ) ۔ (۱۵) وہ شخص جو دوسروں کے نقش قدم پرچلے؛ (عامیانہ) دوسرے کی پیروی کرنے والا ۔

Cow's tail : رسّی وغیرہ کا گھسا ہوا حصہ ۔

Dog has his tail between his legs : کتےکی دُم ٹانگوں میں علامت خوف کے طور پر ؛ اکثر مجازاً انسان کے لئے بھی مستعمل ہے ۔

Dog wags his tail : کتا (خوش ہو کر) دم ہلاتا ہے۔

Head and (or, nor)tail : Head (n) دیکھو

To put salt on the tail/To drop or cast pinch of salt on tail of : گرفتار کرنا ؛ اسیر کرنا ؛ پکڑنا ۔

To turn tail : پشت دکھلانا؛ پیٹھ دکھانا؛ دُم دبا کے بھاگنا۔

To twist the lion's tail : دوسرے ملکوں کے اخبار نویسوں یا مقرروں کا انگلستان کے منہ آنا یا اس کی توہین کرنا ۔

With the tail between the legs : (مجازاً ) ڈرا ہوا ؛ سہما ہوا۔

Tail : (n) [OFr. 'taille'.] (۱) (قانون) مشروط ملکیت ؛ قابل ارث جائداد کی مشروط حالت ۔ (۲) وہ جائداد جو صرف اولا دصلبی کو ورثے میں مل سکے ۔

Estate in tail /Tenant-Heir- : مشروط ملکیت کے طور پر ۔

Fee-tail : جاگیر مشروط؛ خاص اور قریبی ورثا کےلئے قابل توریث جائداد ۔

Tail : (a) [Afr. 'tayle'.] (۱) مشروط ؛ میعادی (جاگیر) ۔ (۲) جائداد کا مشروط ہبہ کیا ہوا ؛ محدود (ملکیت)۔

Tail : (v) [f. Tail. (n)] (۱) (بول چال) ادھر اُدھر کے سرے تراش دینا۔ (۲) جوڑ دینا (کسی دوسری شے کے ساتھ)؛ متصل کرنا؛ ملحق کرنا ۔ (۳) (دنبالہ کے ذریعے) مضبوط پکڑنا؛ گرفت میں لانا؛ قابو میں لے آنا ۔ (٤) دنبالہ دار کرنا ۔ (۵) دُم کاٹنا (بھیڑ، میمنا کا)؛ بال تراشنا (بھیڑ کا) ؛ جڑ کاٹنا (خصوصاً پودے یا پھل کا) ۔ (٦) محدود کرنا؛ حدبنانا؛ ختم کرنا یا ہونا؛ جلوس کا آخری حصے میں ہونا ۔ (۷) (تعمیرات) آخری اینٹ، پتھر، شہتیر وغیرہ دیوار میں لگانا؛ داخل کرنا (اینٹ وغیرہ) ۔ (۸) (جہازرانی) دنبالہء جہاز کا زمین گیر ہونا ۔ (۹) پیچھے چھوڑ دینا؛ کسی چیز کے پیچھے ہونا؛ پیچھے ہو جانا یا رہ جانا ۔ (۱۰) دُم یا ساقہ کو پکڑنا ۔ (۱۱) پھر جانا؛ جماعت یا جُھنڈ سے پیچھے رہ جانا ۔ (۱۲) قطار کی شکل میں آگے بڑھنا؛ دنبالے کی شکل میں بڑھنا؛ قطار میں کھڑے ہو جانا ۔ (۱۳) وہ جگہ لینا جس میں دنبالہ (لشکر) ہَوا یا لہر سے علاحدہ ہو جاتاھے ۔ (١٤) (اینٹ پتھر وغیرہ کے) آخری سرے کو دیوار میں لگا دینا ۔ (۱۵) (مچھلی کا ) سطح آب پر اپنی دُم دکھانا ۔ (١٦) (عامیانہ) دوسرے کی پیروی کرنا؛ کسی پر عکس ڈالنا ۔

Tail : (v) [ME. 'taille'] (۱) (قانون) (ترکہ جانداد کا) مشروط ہونا؛ اولا دصلبی کو ورثے میں جانداد دینا ۔ (۲) مشروط کردینا؛ خصوصاً کسی وصیت کے ساتھ ایسی شرط لگانا کہ مال بیع نہ ہوسکے یا ایک خاص مصرف کے سوا کسی اور مصرف میں نہ آسکے؛ جانداد کا مشروط ہبہ کرنا؛ کسی شخص کو کوئی چیز بلا اختیار انتقال ہبہ کرنا ۔ (۳) کھاتے میں لکھنا؛ (کسی شخص پر) قرض کی ذمہ داری عائد کرنا؛ نشان لگانا؛ نشان کرنا۔ (٤) حساب کتاب لکھنا؛ قرض کا حساب کرنا۔

Tail after : (v) پیچھے پیچھے لگا رہنا۔

Tail away : (v) (۱) جابجا قطار میں ہونا؛ جماعت سے منتشر ہونا ؛ منتشر ہوکر پیچھے رہ جانا۔ (۲) مضمحل ہونا؛ پست ہونا؛ چراغ سحری ہونا۔

Tail band : (n) مجلد کتاب کے نچلے سرے کا اندرونی فیتہ ۔

Tail-bandage : (n) وہ پٹی جو آخری سرے پر دھجیوں میں منقسم ہو ۔

Tail-bay : (n) نہر کے بند کا وہ حصہ جو نچلے در اورنچلے خزانے کے درمیان ہوتا ھے ۔

Tail-beam : (n) (۱) وہ شہتیر جس کا آخری سرا دیوار میں لگا ہو ۔ (۲) کسی چیز کے آخری سرے کاحصہ ۔

Tail-board : (n) (گاڑی کا) تختہء پشت؛ پشتی جو حسب ضرورت ہٹائی جاسکے؛ وہ تختہ جو گاڑی کے پیچھے ہوتا ھے جسے گاڑی خالی کرنے کے وقت ہٹایا جاتاھے ۔

Tail-bone : (n) (حیوانیات) دُمچی کی ہڈی ۔

Tail-braid : (n) میموں کے ساٹنے کے گوٹے ۔

Tail-coat : (n) دو پاکھا کوٹ (پیچھے سے کھلا ہوا سامنے کے دامن گول ترشے ہوئے) مجالس رسمی کا مخصوص دائمی کوٹ؛ دو شاخی دُم کا کوٹ ۔

Tail-coated : (a) دو پاکھا کوٹ پہنے ہوئے ۔

Tail-cone : (n) جیٹ انجن کی ہَوا کھینچ نکالنے کی نلکی ۔

Tail-coverts/-covers : (n) (طیوریات) دُم کو چھپانے والے پَر ۔

Tail-end : (n) (۱) کسی شے کا آخری، زیریں یا اختتامی حصہ کسی چیز کا انتہائی نقطہ؛ قسمت انتہائی : کسی چیز کا آخری سرا؛ (مجازاً) وقت یا عمل کا آخری حصہ ۔ (۲) انتہا : دنبالہ ؛ پچھلا حصہ ۔

Tail-ender : (n) (مقابلہ میں) آخری شخص؛ جو کہ آخر میں ہوتا ھے ۔

Tail-flower : (n) انتوریم : ایک قسم کا پھول ۔

Tail-gate : (n) (۱) (نہر کے بند کا) نچلا در ۔ (۲) گاڑی کا پچھلا در (جس سے سامان لادتے اُتارتے ہیں) ۔

Tail-head : (n) جانور کی دُم کی جڑ ۔

Tail in : (v) (کڑی وغیرہ کا دیوار میں) بٹھانا۔

Tail-joist : (n) (۱) ٹکڑاجو دم کی شکل کا آخری میں لگادیں ؛ آخر میں اضافہ ۔ (۲) دیکھو Tail-Piece ۔

Tail-kidney : (n) دیکھو Metanephros

Tail-lamp : (n) (موٹر یا ریل کی) عقبی قندیل (عموماً لال)؛ آٹو موبائل کی پچھلی روشنی (لال) ۔

Tail-light : (n) (ریل یا موٹر کی) عقبی قندیل (عموماً لال) ؛ آٹوموبائل کی پچھلی روشنی (لال) ۔

Tail-lock : (n) گودی ( Dock ) کے آخری سرے کا تالا ۔

Tail-margin : (n) (صفحے کے) نیچے کا حاشیہ ۔

Tail of a cart : (n) گاڑی کی پشت یا عقبی حصہ ۔

Tail of a gale : (n) طوفان کے بعد کا سکون ۔

Tail of a kite : (n) پتنگ کا دُم چھلا ۔

Tail of a stream : (n) تلاطم کے بعد ساکن سطح ۔

Tail of attendants : (n) نوکروں کا سلسلہ یا قطار ۔

Tail of butter fly's wings : (n) تتلی کے پَر کا پیچھے کو نکلا ہوا نازک حصہ ۔

Tail of comet : (n) (علم النجوم) دنبالہ ؛ جھاڑو ؛ دُم دار ستارے؛ ستاروں کا دنبالہ ۔

Tail of musical note : (n) (تحریر نغمہ میں) کھڑی لکیر جو بعض سروں میں اوپر کو نکلی ہوتی ہیں ۔

Tail of stone/-brick : (n) چنائی میں (اینٹ ، پتھر کا) دبا ہوا حصہ ۔

Tail of the eleven : (n) ٹیم کے کمزور کھلاڑی ۔

Tail of the eye : (n) آنکھ کا بیرونی گوشہ؛ بیرونی گوشہ چشم؛ (تشریح) دنبال چشم ۔

Tail of the procession : (n) جلوس یا برات کا پچھلا حصہ ۔

Tail of the slate/-tile : (n) (چھت میں ) کھپریل کا باہر کو نکلا ہوا سرا ۔

Tail of trenches : (n) پہلی خندقیں؛ شروع کی کھائی (جو بڑھنے والی فوج بنائے) ۔

Tail off (out) : (v) (۱) گاؤ دم بنانا یا ہو جانا ۔ (۲) گھٹانا ؛ کم کرنا؛ تخفیف کرنا؛ مختصر کرنا ۔ (۳) بھاگ جانا؛ گریز کرنا؛ ایک بات کہتے کہتے دوسری بات چھیڑ دینا؛ ہٹا دینا؛ کھینچ لینا؛ واپس لے لینا ۔ (٤) پیچھے چھوڑ دینا ۔ (دوڑ کے مقابلے میں دوسرے فریقوں کو) ۔

Tail on : (v) (۱) ضمیمہ میں ملانا؛ آخر میں بڑھانا ۔ (۲) عقب میں یا پیچھے جوڑ دینا ۔

Tail-piece : (n) (۱) پھول؛ تصویر وغیرہ جو کتاب کے آخر میں خالی چھوٹی جگہ میں بنادی جائے؛ گلِ بیاض ۔ (۲) تارتختی؛ ستار وغیرہ میں لکڑی کا مثلث چھوٹا سا ٹکڑا جس سے نچلے تار بندھے ہوتے ہیں ۔ (۳) کسی چیز کا آخری حصہ یا ٹکڑا؛ وہ حصہ جو آخر میں جوڑ دیا جائے ؛ ضمیمہ؛ تتمہ ۔

Tail-pin : (n) خراد کے نچلے دھرے کا مرکز ۔

Tail-pipe : (n) (پمپ کا) چوس نل؛ پمپ کا آب کش ؛ وہ نلکی جس سے پانی وغیرہ کھینچتے ہیں ۔

Tail-pipe : (v) ٹین کے ڈبے کو (کتے کی) دم سے باندھ دینا ۔

Tail-race : (n) نچلا دھارا؛ دنبالہ؛ پن چکی کے دھارے کا نچلا حصہ

Tail-rod : (n) فشارگز کا سلسلہ ۔

Tail-rope : (n) وہ طناب جو کسی چیز کے آخری سرے سے متصل ہوتی ہے ۔

Tail-spin : (n) (ہوائی جہاز وغیرہ کا) چکر کھاتے ہوئے نیچے کو جھپٹنا؛ چکر غوطہ ۔

Tail-spindle : (n) خراد کا نچلا دھرا ۔

Tail-stock : (n) (انجینیئرنگ) پا گیرا ۔

Tail surface : (n) طیارے کے پچھلے حصے کی کنٹرول سطح ۔

Tail twisting : (n) (۱)جانوروں کی دُم کو اینٹھنا(تکلیف پہنچانے کے لئے) ۔ (۲) پریشانی؛ تشویش؛ بدحواسی؛ ایذا دہی؛ تکلیف؛ دکھ ؛ زچ کرنا؛ دق کرنا؛ تنگ کرنا ۔

Tail-valve : (n) کنڈنسر کی ہَوا کش وَالو ۔

Tail-water : (n) (۱) پن چکی کے دھارے کے نچلے حصے کا پانی ۔ (۲) پشتے کے نیچے کا پانی ۔

Tailed : (a) (۱) دُم دار؛ دُم کا ۔ (۲) (نباتیات، حیوانیات) دیکھو Caudate ۔

-tailed : (a) لاحقہ بمعنی "دُم دار"؛ دُم کا ۔

Tailet : (n) دُمچہ؛ چھوٹی دُم ۔

Tailing : (n) (۱) جوڑ نے کا عمل : ملانے کا عمل؛ دنبالہ لگانے کا عمل ۔ (۲) (تعمیرات) شہتیر، اینٹ، پتھر کا

دیوار میں دبا ہوا حصہ ۔ (۳) (جمع میں) کچڑا؛ کوڑا؛ غلے یا کچی دھات کا بیکار حصہ؛ (معدنیات) بچھوڑن ؛ پس ماندہ ۔(٤) آخری سرا (کسی چیز کا) ۔ (٥) داغ؛ دھبا؛ جو چھینٹ کی چھپائی میں غلطی سے رہ گیا ہو ۔

**Taille : (n) [F.]** شکل؛ صورت؛ شکل و ساخت مجسمہ؛ نیم مجسمہ کی صورت (کندھے سے کمر تک) ؛ (لباس میں) گون کی چولی یا کمر ؛ کمر کی سلائی ۔

**Taille-dauce : (n) [F.]** دھات کی تختی پر کند آلہ سے بنایا ہوا نقش ۔

**Tailless : (a)** بے دُم ؛ عدیم الذیل؛ بے دنبالہ ۔

**Tailless airplane : (n)** صرف ایک بازو (ونگ) کا ھوائی جہاز ۔

**Taillessly : (adv.)** بے دُم کے طور پر؛ بغیر دُم ۔

**Taillessness : (n)** بے دُمی ۔

**Taillike : (a)** دُم جیسا؛ دنبالہ مانند ۔

**Tailor : (n) [AFr. 'taillour'.]** (۱) خیاط؛ درزی ؛ کپڑا سینے والا ۔ (۲) دیکھو Merchant Tailor ۔ (۳) مختلف قسم کی مچھلیوں کے نام ۔ (٤) Tailor Bird کا مخفف ۔

**To ride like a tailor :** اناڑی پن سے (گھوڑے پر) سوار ہونا ۔

**Tailor : (v) [f. prec.]** (۱) کپڑے سینا؛ درزی گری کرنا؛ سلائی کرنا؛ درزی کا کام کرنا ۔ (۲) (عامیانہ) (پرند کو) اناڑی پن سے مارنا یا ذبح کرنا۔ (۳) بہترین، عمدہ یا فیشن دار (لباس) تیار کرنا۔ (٤) لباس تیار کرنا؛ پوشاک بنانا ۔

**Tailor-bird : (n)** (حیوانیات) بیا؛ ایک قسم کا پرندہ جو پتّے سی کر گھونسلا بناتا ھے ۔

**Tailor-herring : (n)** شمالی امریکا کی ایک مچھلی ۔

**Tailor-made : (a)** (۱) درزی کا بنایا ہوا؛ درزی کا تیار کیا ہوا؛ درزی کے یہاں کے سلے ہوئے (کپڑے) ؛ باہر کے سلے ہوئے (کپڑے) ۔ (۲) خصوصاً زنانہ لباس جو سادہ مگر جسم پر چست و درست ہو ۔ (۳) (مجازاً) اس قسم کا لباس جو درزی کا بنایا ہوا ہو ۔

**Tailor-make : (n)** کسی شخص کے خاص استعمال کے لئے یا خاص مقصد کے لئے بنانا ۔

**Tailor muscle/Tailor's muscle : (n)** دیکھو Sartorius

**Tailor shad : (n)** شمالی امریکا کی ایک مچھلی ۔

**Tailor-warbler : (n)** دیکھو Tailor-bird

**Tailordom : (n)** درزی گری؛ سلائی کا پیشہ؛ سلائی کرنا ۔

**Tailored : (a)** (۱) درزی کا بنایا ہوا؛ درزی کی طرح کا کام کیا ہوا؛ کپڑا تیار کردہ ۔ (۲) وضع دار؛ خاص وضع یا رنگ کا؛ شاندار؛ خوش ترتیب؛ آراستہ پیراستہ ؛ سلیقے کا؛ سجا سجایا ۔

**Tailoress : (n)** درزن ؛ خیاط زن ۔

**Tailoring : (n)** (۱) خیاطی؛ درزی گری ؛ جامہ دوزی ؛ کپڑا سینے کا عمل ؛ کپڑے کی سلائی؛ درزی کا کام؛ سلائی کا پیشہ ۔ (۲) (فولاد سازی) فولاد کے پتوں کے گوشے کو صاف کرنے کا عمل ۔

**Tailorism : (n)** (۱) خیاطی؛ درز گری ۔(۲) سلائی کا طریقہ ۔

**Tailorize : (v)** (۱) درزی کا کام کرنا؛ سلائی کا کام کرنا ۔ (۲) درزی کی طرح پیش آنا؛ درزی کے وقار کو گھٹانا؛ رتبہ یا مرتبہ کو گھٹانا؛ بگاڑنا؛ اخلاق خراب کرنا ۔

**Tailor's block : (n)** کپڑوں کی نمائش کے لئے مجسمہ ۔

**Tailor's chair : (n)** بے پائے کی چوکی؛ آلتی پالتی بیٹھک (چار زانو) سینے کے لئے ۔

**Tailor's chalk : (n)** درزی کی کھریا مٹی (چاک) کپڑے پر نشان لگانے کے لئے ۔

**Tailor's cramp : (n)** (طب) انگلیوں کی اینٹھن ۔

**Tailor's cushion : (n)** کپڑوں کے ٹیڑھے میڑھے حصوں کو دبانے کے لئے درزیوں کا کُشن (گدی) جو ران کی شکل کا ہوتا ھے ۔

**Tailor's dummy : (n)** دیکھو Tailor's block

**Tailor's twist : (n)** ایک قسم کا مضبوط ریشمی دھاگا ۔

**Tailorship : (n)** دیکھو Tailoring

**Tailory : (n)** (۱) درزی کا کام؛ خیاطی؛ دوختگی کا ہنر؛ سلائی کا ہنر ۔(۲) درزی کا بنایا ہوا لباس ۔

Tailward : (a) عقبی؛ پچھلا؛ عقب رویہ ۔

Tailward : (adv.) عقب کی طرف؛ عقب میں ؛ پیچھے کی طرف۔

Taily : (a) دُم دار ۔

Tailye /Tailzie /Taillie : (n) [OFr. 'taille'.] (اسکا تستانی قانون) جانداد کا مشروط ہبہ ؛ جو چیز اس طریقے پر ہبہ کی گئی ہو ۔

Tailye : (v) جانداد کا مشروط ہبہ کرنا؛ کسی شخص کو کوئی چیز بلا اختیار انتقال ہبہ کرنا ۔

Taimen : (n) شمالی ایشیا کی ندیوں کی بڑی ٹراؤٹ (ایک قسم کی مچھلی) ۔

Tain : (n) (۱) ٹین کا پتلا ٹکڑا ۔ (۲) وصلی ؛ ٹین جو آئینے کی پشت پر لگا دیتے ہیں؛ پشت آئینہ ۔

Tainan : (a) (۱) شہر Taino کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) Taino کی زبانوں سے متعلق ۔

Taino : (n) (Arawa kan) (۱) ویسٹ انڈیز کی ناپیداصلی قوم یا لوگ ۔ (۲) اس قوم کی بولی یا زبان ۔

Taint : (n) (۱) داغ فساد؛ لکہ؛ کسی خرابی؛ مرض یا انحطاط کا نشان یا اثر؛ عیب؛ دھبا؛ داغ ۔ (۲) (مجازاً) زہریلا یا خراب اخلاقی اثر ؛ آلودگی ؛ شائبہ؛ لوث؛ فساد ۔ (۳) بدنامی ؛ شرم ؛ ذلت ؛ خواری ؛ رسوائی؛ الزام ۔ (٤) باعث خرابی؛ باعث انحطاط ؛ اخلاقی چھوت ؛ برا اثر ۔ (٥) (سماجیات) داغ؛ دھبا؛ کلنک کا ٹیکا ؛ (طب) لوث؛ موروثی چھوت ۔ (٦) مخفی حالت میں بیماری کا سراغ یا جھلک ۔

Taint : (v) (۱) فاسد ہونا یا کر دینا؛ داغ لگ جانا یا داغ لگانا؛ ملوث کرنا یا ہونا؛ سڑنا؛ رنگ چڑھ جانا (خراب چیزکا)؛ کلنک کا ٹیکا لگنا یا لگانا ۔ (۲) فضا کو زہریلا کرنا ؛ گندگی پھیلانا (مضرت رساں طورپر)؛ آلودہ کرنا؛ ناپاک کرنا؛ بگاڑنا؛ خراب کرنا؛ بگڑنا؛ خراب ہونا؛ سڑ جانا؛ متعفن ہو جانا؛ آلودہ ہونا؛ رنگ پکڑنا؛ رنگ لگنا ۔ (۳) دھندلا کرنا؛ ماند کرنا؛ دھندلا یا ماند پڑ جانا؛ (مجازاً) نام یا آبرو کو بٹا لگانا؛ داغ لگانا ۔

To taint one's reputation : کسی کی شہرت کو داغ دار بنانا۔

Taint-worm : (n) مویشیوں کو نقصان پہچانے والا ایک کیڑا ۔

Tainted : (a) فاسد؛ آلودہ؛ بوگرفتہ؛ فاسد شدہ (اثر وغیرہ)؛ لکہ دار؛ داغی؛ دھبا دار؛ داغ دار ۔

Tainted goods : (n) داغی مال جسے مزدوروں کی انجمن نے ہاتھ لگانے سے منع کردیا ہو ۔

Tainted money : (n) غیر مشروع روپیا (رشوت وغیرہ کا) ۔

Taintless : (a) بےشائبہ؛ بے داغ؛ بے عیب؛ صاف؛ ستھرا؛ پاک؛ معصوم؛ خالص؛ بےقصور؛ بےجرم؛ بےخطا ۔

Taintlessly : (adv.) بے خطا طور پر؛ بے داغ طور پر؛ صاف ستھرے انداز سے ۔

Taintlessness : (n) پاکی؛ معصومیت؛ خالص پن؛ بےقصوری؛ بے خطائی ۔

Taintment : (n) آلودگی؛ آلائش؛ پلیدی؛ ناپاکی؛ لوث؛ فساد ۔

Taintor : (n) رنگرز؛ رنگ ریز ۔

Taipan : (n) [chin(Pek) taipan] چین کا بڑا تاجر ۔

Taipan : (n) [Native name in Australia] شمالی آسٹریلیا کا ایک زہریلا سانپ ۔

Taipo : (n) [Maori, 'taepo'.] شیطان؛ خبیث؛ آسیب؛ عفریت ؛ جن؛ روح ۔

Tais (c) h : (n) [Gael. 'taibhs'.] وہمی صورت؛ وہمی شبیہ ؛ طیف ؛ توہم ؛ بھوت پریت ؛ سایہ (خصوصاً آدمی کا جو مرنے کے قریب ہو ) ۔

Taissle : (n) اختلال؛ آشوب؛ پیچیدگی؛ معمّا ۔

Taistrel/Taistril : (n) (اسکاتستانی) آدم پست؛ ہرزہ ؛ بد اخلاق ؛ شریر ۔

Tait : (a) زندہ دل ؛ بشاش ۔

Tait : (n) زندہ دلی؛ بشاشت ۔

Taiver : (v) Taver کا متبادل ۔

Taiver : (n) (اسکاتستانی) چیتھڑا؛ دھجی؛ پرزہ ؛ ٹکڑا ۔

**Taj : (n) [Arab 'taj'.]** تاج؛ (خصوصاً) مسلمان درویشوں کی کلاہ؛ بادشاہ /ملکہ کا تاج / کلاہ ۔

**Tajik/Tadjik/Tadzhik : (n)** تاجیک؛ قدیم ایران کی ایک قوم جو افغانستان اور ترکستان میں آج بھی پائی جاتی ھے ۔

**Tajiki : (n)** تاجیک کے لوگوں کی ایرانی زبان ۔

**Takable/Takeable : (a)** قابل گرفت؛ پکڑنے کے لائق ۔

**Take : (n)** (۱) لینے کا عمل؛ پکڑنے کا عمل ؛ قبضہ کرنے کا عمل؛ لی ھوئی زمین؛ گرفت (بول چال) ؛ زمین کا پٹا؛ اجارہ ۔ (۲) وہ چیز جو وصول کی جائے؛ وصول کی ھوئی چیز؛ (جمع میں) پیداوار؛ آمدنی؛ منافع؛ آمد؛ حاصل؛ وصول یابی ؛ (خصوصاً) ناٹک کی آمدنی ۔ (۳) ایک ہی وقت میں پکڑی ھوئی چیز خصوصاً مچھلی ۔ (٤) (طباعت) کاپی کا وہ حصہ جو ایک ہی دفع ٹائپ کے لئے لیا جائے ۔ (٥) (سنیما فوٹو گرافی) اس کے سین (منظر) کا حصہ جو ایک ہی دفعہ فوٹو گراف کیا گیا ھو؛ (سنیما) سین جس کا فوٹولیا گیا ھو ۔ (٦) ریکارڈنگ کرنا؛ ایک ہی وقت میں آواز کی ریکارڈنگ ۔ (۷) کاٹ ؛ قطع ؛ تراش ؛ کتائی ؛ حذف؛ ترک؛ اڑا دینا ۔ (۸) مجرموں کی یافت ؛ مجرموں کی کھینچائی ۔ (۹) اجارہ پر لیا ھوا تیل ۔ (۱۰) کمپوزیٹر کو قسط وار دی ھوئی کاپی (ٹائپ سیٹنگ کے لئے)؛ (مطبع کی اصطلاح میں) نام جو ایک مقررہ وقت میں کمپوزیٹر نے کمپوز کیا ھو ۔ (۱۱) طلسم؛ جادو؛ جذب؛ جاذبہ؛ اثر ۔ (۱۲) جوابی عمل؛ تعامل؛ تاثیر و تاثر؛ ردعمل؛ جوابی فعل ۔ (۱۳) شکار (مچھلی، پرندے وغیرہ جو ایک دن میں پکڑے یا شکار کئے گئے ھوں) صیدہ ۔

**On the take :** موقع کی تلاش میں؛ موقع سے ۔

**Take : (v) [late OE. 'tacan'.]** (۱) گرفت میں لینا؛ پکڑنا ؛ لینا ؛ تھامنا ( ہاتھ یا آلے وغیرہ سے ) ۔ (۲) قبضہ پالینا؛ لے لینا؛ گرفتار کرنا؛ قبضہ کرنا (خصوصاً جنگ میں)؛ قیدی بنانا؛ ماخوذ کرنا؛ حراست میں لینا یا لانا ۔ (۳) پانا؛ حاصل کرنا؛ جیتنا؛ فتح پانا؛ طاقت حاصل کرلینا؛ اختیار حاصل کرنا؛ قانونی طور پر املاک ضبط کرنا یا قرق کرنا ۔ (٤) آلینا؛ جاپہنچنا؛ جاپکڑنا (جنگلی جانور، چڑیا، مچھلی وغیرہ) پکڑنا؛ اسیر کرنا؛ شکار کرنا ۔ (٥) گرویدہ کرنا؛ کھینچنا ۔ (٦) مقبول ھونا ۔ (۷) عمل کرنا؛ کام کرنا (دوا کا) ۔ (۸) خریدلینا؛ لے لینا؛ فائدہ اٹھانا؛ کام میں لانا؛ صرف کرنا؛ لینا (وقت) ؛ اجارہ کرنا؛ خریدنا؛ ادائیگی پر حاصل کرنا (رسالہ، ہفتہ وار اخبار وغیرہ) ۔ (۹) (حق یا حاصل کردہ اعزاز وغیرہ) پانا ۔ (۱۰) بنانا، کرنا (بیوی، حصہ دار وغیرہ)؛ رشتہ میں منسلک کرنا؛ خدمت میں لینا ۔ (۱۱) مستقل خریدار ھونا ۔ (۱۲) کرائے یا اجرت پر لینا ۔ (۱۳) مثال کے طور پر لینا ۔ (١٤) اجازت لینا؛ طالب ھونا ۔ (١٥) پینا؛ کھانا؛ صرف کرنا؛ اندر کو سانس لینا (Snuff کا) ۔ (١٦) چاہنا؛ مانگنا؛ ضرورت ھونا ۔ (۱۷) لانا؛ لے چلنا؛ لے جانا ؛ پہنچانا؛ ہٹانا؛ دور کرنا؛ اٹھانا ۔ (۱۸) (کوئی کام) اپنے ذمے لینا؛ ہاتھ میں لینا؛ شروع کرنا؛ کسی شخص کی نگرانی یا اصلاح کا ذمہ لینا ۔ (۱۹) ھو جانا؛ لگ جانا؛ لاحق ھوجانا؛ اثر کرنا یا ھونا؛ (متعدی بیماری، بخار،زکام وغیرہ) بیماری سے متاثر ھونا ۔ (۲۰) اثر لینا؛ محسوس کرنا (خوشی وغیرہ)؛ برداشت کرنا (محنت وغیرہ) ۔ (۲۱) معلوم کرنا؛ دریافت کرنا؛ ناپنا (جسامت، بلندی، حرارت وغیرہ) ۔ (۲۲) سمجھ جانا؛ قیاس کرنا ؛ ادراک میں لانا؛ خیال کرنا؛ سوچنا ؛ دماغ میں لانا ۔ (۲۳) سمجھنا؛ تصور کرنا؛ تعبیر کرنا؛ معنی لینا؛ تفسیر کرنا؛ واضح کرنا ۔ (۲٤) فرض کرنا؛ مان لینا؛ سجھ لینا ۔ (۲٥) (کسی چیز سے کسی خاص قسم کا) اثر لینا ۔ (۲٦) قبول کرنا؛ ماننا؛ سننا(نصیحت) ؛ سہنا؛ اختیار کرنا؛ پانا؛ جیتنا (انعام وغیرہ)؛ تجربہ حاصل کرنا ۔ (۲۷) کرنا؛ عمل میں لانا ۔ (۲۸) تصویر لینا؛ فوٹو کھینچنا؛ تصویرمیں اچھا برا وغیرہ آنا ۔ (۲۹) (کرکٹ) گیند پکڑلینا؛ (Catch) کرنا؛ (بالر کا) وکٹ پر قبضہ کر لینا (گیند مار کر یا دوسرے طریقے سے) ۔ (۳۰) لازم رکھنا ۔ (۳۱) انتخاب کرنا؛ اخذ کرنا؛ استفادہ کرنا (کسی چیز سے) چننا؛ موقع تلاش کرنا ۔ (۳۲) پرواز کرنا ۔ (۳۳) مبتلا ھونا؛ دوچار ھونا ۔ (۳٤) تعلق خاطر پیدا کرنا؛ منہمک کر لینا؛ توجہ منعطف کرنا؛ جذب کر لینا؛ مدغم کرلینا؛ گھل مل جانا ۔ (۳٥) بیٹھنا ۔ (۳٦) عازم ھونا؛ روانہ ھونا ۔ (۳۷) منہا کرنا؛ گھٹانا؛ کمی کرنا؛ کسر کرنا ۔ (۳۸) (اسکاتستانی) غوطہ لگانا؛ ڈھونڈنا ۔ (۳۹) لکھنا ؛ یاد داشت لکھنا ۔ (٤۰) جدا ھونا ۔ (٤١) مالک ھونا ۔ (٤٢) مارنا؛ وار کرنا؛ (ہاتھ یا ہتھیار) چلانا؛ متوجہ کرنا؛ متاثر کرنا (شخص کو) (عموماً in, on (across, over, ) کے ساتھ) ۔ (٤٢) (پودا، بیج وغیرہ کا) جڑ پکڑ لینا؛ اگنا؛ اپجنا؛ نکلنا؛ پھوٹنا؛ بڑھنے لگنا ۔ (٤٣) غلطی پکڑنا؛ خامی

نکالنا ۔ (٤٤) موہ لینا؛ موہنا؛ دل لےلینا؛ فریفتہ کرنا؛ لبھانا؛ خوش کرنا؛ نہال کرنا؛ مسرور کرنا؛ محظوظ کرنا ۔ (٤٥) مالك بن بیٹھنا؛ قابض ہو جانا؛ اپنانا؛ اپنے تصرف میں لانا ۔ (٤٦) بنانا؛ اختیار کرنا (کسی خاص حیثیت، وضع، کردار یا شان کا) ۔ (٤٧) عہدہ سنبھالنا؛ کسی کو ذمہ دار بنانا؛ عہدہ برآ ہونا؛ خدمت انجام دینا ۔ (٤٨) سرگرمی دکھانا؛ محنت کرنا؛ تن دہی سے کام لینا؛ جانفشانی کرنا ۔ (٤٩) (قواعد الفاظ، جملے وغیرہ) استعمال کرنا؛ لازمی طور پر آنا۔ (٥٠) مدد حاصل کرنا؛ پہنچنا۔ (٥١) جانچنا؛ بچارنا ؛ تعین کرنا ؛ خیال کرنا؛ محسوب کرنا ۔ (٥٢) (جگہ یا عہدہ لینے کے لئے) بڑھنا ۔ (٥٣) کسی ذریعہ سے حاصل کرنا؛ کسی سے سیکھنا؛ مثال لینا ؛ قبول کرنا؛ لے لینا ۔ (٥٤) نقل کرنا؛ لکھنا؛ ضبط تحریر میں لانا (بولے ہوئے الفاظ کو) ؛ رپورٹ تیار کرنا ۔ (٥٥) اطلاع پانا ؛ خبر سننا ۔ (٥٦) خوشی محسوس کرنا؛ مسرت حاصل کرنا؛ مسرور ہونا؛ آرام پانا ۔ (٥٧) قبول کرنا؛ تسلیم کرنا؛ ماننا۔ (٥٨) برداشت کرنا؛ قانع ہونا؛ مطمئن ہونا ۔ (٥٩) (رکاوٹ وغیرہ) ہٹانا؛ صاف کرنا ۔ (٦٠) لے جانا؛ کھینچنا؛ رہبری کرنا؛ رہنمائی کرنا؛ بدرقے کا کام دینا؛ مشایعت یا حفاظت کی غرض سے سفر میں ہم رکاب ہونا ۔ (٦١) کھینچ لے جانا ؛ ہٹانا ؛ اکھیڑنا ؛ محروم کرنا؛ چھین لینا ۔ (٦٢) بنانے کے لائق ہونا ؛ علاحدگی پذیر ہونا ۔ (٦٣) آگےبڑھنا یا پیچھے ہونا ۔ (٦٤) نذر کرنا؛ مخصوص کرنا؛ صرف کرنا؛ وقف کرنا ۔

Am not taking any : (عامیانہ) میں نہیں لوں گا ؛ مجھےنہیں چاہیئے ۔

Do not take advantage of his youth : اس کی کم سنی سے بیجا فائدہ نہ اٹھاؤ ۔

Must not take it ill of him : اس کی بات کا برا نہیں ماننا ۔

Should take it kindly of you if you answer : اگرجواب عنایت ہو تو اسے مہربانی سمجھوں گا ۔

To be taken ill : بیمار پڑجانا ؛ بیماری پکڑ لینا؛ بیمار ہو جانا ۔

To have what it takes : ضروری صفات کاحامل ہونا (خصوصاً وہ جنہیں کامیابی کی ضرورت ہے) ۔

To take aback : حیرت میں ڈالنا ۔

To take a back seat : دیکھو Back

To take a bath : غسل کرنا؛ نہانا ۔

To take a bow : تعریف کئے جانے پر بہ طور اعتراف جھکنا ۔

To take account of : ملحوظ خاطر رکھنا ۔

To take chance/-one's chances : کسی نتیجے کو قسمت پر چھوڑ دینا؛ موقع حاصل کرنا ۔

To take a dare : کسی کام کرنےکی ہمت کرنا، جرأت کرنا؛ خطرہ مول لینا ۔

To take adieu/-farewell : الوداع کہنا؛ رخصت کرنا ۔

To take a different view : کچھ اور رائے رکھنا۔

To take dive(of a boxer) : مغلوب ہو جانے کا بہانا کرنا (مخصوص مکا بازی میں) ۔

To take a advantage of : ...... سے افائدہ اٹھانا ۔

To take a fancy to : بہت پسند آجانا؛ دل آجانا ۔

To take against : (خصوصاً برطانیہ) مخالفت کرنا؛ مخالف ہونا؛ مزاحمت کرنا؛ سدّ راہ ہونا ۔

To take a glance round : چاروں طرف نظر ڈالنا ۔

To take a house : قبضہ کرنے کےلئے (مکان یا دوسری جگہ کو) حاصل کرنا ۔

To take a joke : مذاق برداشت کرنا ۔

To take amiss : غلط سمجھنا؛ رنجیدہ ہونا ۔

To take an oar : کشتی کا چلنے لگنا؛ کشتی کا چلنا ۔

To take apart : (١) ننگا کرنا؛ برہنہ کرنا؛ عضوعضو الگ کرنا؛ تقسیم کرنا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔ (٢) تجزیہ کرنا ۔

To take (a person) a blow : کسی شخص کو مارنا، ضرب لگانا ۔

To take (a place or person) in (on) one's way : سفر میں شریك ہونا؛ اپنےراستے میں شامل کرنا ۔

To take a powder or take a run out powder : (عامیانہ) کوچ کرنا؛ ڈیرا اٹھانا؛ پڑاؤ چھوڑنا، اچانك چلاجانا؛ رفو چکر ہونا ۔

To take a reef : بادبان لپیٹ کر کشتی کی رفتار کم کرنا ۔

To take arms : جنگ کا آغاز ہونا لڑائی شروع ہونا ۔

To take as read : (روئداد، رپورٹ وغیرہ) جلسے میں پڑھے بغیر کاروائی میں شریك کرلینا ۔

To take a stick(etc) to : مارنے کےلئے چھڑی استعمال کرنا ۔

To take a sudden leap : یکایك جست کرنا ۔

To take a wake : چہل قدمی کرنا ۔

To take bit between teeth : قابو سےباہر ہو جانا ۔

To take boat/- coach/- ship : کشتی پر سوار ہونا : جہاز پر سوار ہونا ۔

To take breath : کام میں رك جانا؛ آرام کرنا؛ دم لینا ۔

To take by storm : ایك دم سے چھا جانا ۔

To take care : (١) سنبھل کر(کام) کرنا ۔ (٢) خبردار، ہوشیار ہونا؛ دیکھ بھال کر کام کرنا؛ محتاط ہونا؛ عاقبت اندیشی یا احتیاط سے کام کرنا ۔

To take care of : (١) (کسی چیز کی) احتیاط کرنا ۔ (٢) نگرانی کرنا؛ خبرگیری کرنا ۔ (٣) ضرورت پوری کرنا ۔ (٤) انتظار کرنا ۔ (٥) سلوك کرنا ۔ (٦) قابو میں ہونا ؛ اختیار میں ہونا؛ نظم و نسق کرنا؛ ہٹانا؛ الگ کرنا ۔ (٧) متعین کرنا ۔ (٨) قتل کرنا؛ مار ڈالنا ۔

To take charge : (١) قابومیں کرنا؛ قبضہ میں لینا؛ حفاظت میں لینا؛ سنبھالنا (عہدہ) ۔ (٢) قابو سے باہر ہوکر خود کار ہو جانا ۔

To take counsel : مشورہ کرنایالینا؛ صلاح ومشورہ کرنا ۔

To take croquet : (حریف کی) گیند ہٹانا ۔

To take down a peg : دیکھو Peg (a)

To take earth : (١) (لومڑی وغیرہ کا) بھٹ میں گھس جانا یا چھپ رہنا ۔ (٢) (مجازاً) (آدمی کےلئے) چھپ کر بیٹھ رہنا ۔

To take effect : دیکھو Effect

To take example : مثال کے طور پر استعمال کرنا؛ مثال لینا ۔

To take exception : اعتراض کرنا؛ (غلطی کا) گرفت کرنا ۔

To take fire : آگ لگنا؛ (مجازاً) برافروختہ ہونا ؛ آگ بگولا ہو جانا ۔

To take five or take ten : پانچ یا دس منٹ کا وقفہ لینا ۔

To take for granted : دیکھو Grant (v)

To take from : گھٹانا؛ تنقیص کا سبب ہونا؛ کم کرنا ۔

To take from the table : بحث کے لئے پیش کرنا؛ ٹیبل پر لانا (پارلیمانی رپورٹ) ۔

To take guard : (کرکٹ) بچاؤ کی جگہ پر بیٹ رکھنا ۔

To take heart : ہمت بندھنا؛ دل بندھنا؛ حوصلہ ہونا؛ ہمت ور ہونا ۔

To take hold : (١) گرفت کرنا؛ پکڑنا ۔ (٢) کنٹرول کرنا؛ انتظام کرنا ۔ (٣) اثر رکھنا ۔

To take ill : بیمار پڑجانا؛ (کسی بات کا) برا ماننا ۔

To take in good (etc) part : دیکھو Part (n)

To take in one's arm : محبت سے ہم آغوش ہونا ؛ بغل گیر ہونا؛ چمٹانا ۔

To take into camp : جُل دینا؛ فریب دینا؛ دھوکا دینا ۔

To take into (one's confidence) : راز داربنانا؛ شریك راز بنانا ۔

To take into (one's head.) : سمجھ بیٹھنا؛ دل میں سما جانا؛ (بات کا) ٹھان لینا ۔

To take into or under consideration : خیال کرنا؛ تصور کرنا؛ محسوب کرنا؛ سمجھ لینا؛ غور کرکے رائے قائم کرنا

To take in vain : بے فائدہ ؛ لا حاصل ۔

To take issue : بحث کرنا؛ مناظرہ کرنا؛ تکرارکرنا؛ جھگڑا کرنا ۔

To take it easy : دیکھو Easy

To take it in snuff : غصہ ہونا؛ ناگوار ہونا؛ رنجیدہ ہونا ۔

To take it on the chin : شکست کھانا؛ناکامیاب ہونا؛ سرزنش سہنا، برداشت کرنا ۔

To take it or leave it : قبول کرنا یا نامنظور کرنا ۔

To take it out of : (۱) بدلہ لینا ۔(۲) معافی منگوانا یا تلافی کرانا (کسی سے) ۔(۳) انس نکال دینا؛ بے دم کر دینا ۔

To take kindly to : فطری رجحان ہونا؛ قبول کرنے کی خواہش ظاہر کرنا ۔

To take leave : رخصت ہونا ۔

To take liberty : اپنے تصرف میں لانا؛ گستاخی کرنا ۔

To take lying down : بے مزاحمت کے برداشت کرلینا؛ چپ چاپ جھیل لینا ۔

To take measure : دیکھو Measure

To take medical advice etc : (فیس دے کر) طبی مشورہ وغیرہ حاصل کرنا یا لینا ۔

To take name (esp. God's) in vain : بے ادبی سے ذکر کرنا ؛ بلاوجہ قسم کھانا ۔

To take notes : یاد داشت لکھنا ؛ قلم بند کرنا ۔

To take notice : دھیان سے چاروں طرف نظر ڈالنا ۔

To take notice of : (۱) خاص کر محسوس کرنا؛ خصوصاً سمجھنا بوجھنا ؛ معلوم کرنا ۔ (۲) رائےزنی کرنا؛ تنقید کرنا؛ نظر ڈالنا؛ ملاحظہ کرنا؛ غور سے دیکھنا ۔

To take oath : حلف لینا؛ حلف اٹھانا؛ قسم کھانا ۔

To take occasion : دیکھو Occasion

To take on or upon oneself : عہدہ سنبھالنا؛ ذمہ داری لینا ۔

To take one at one's word : سمجھنا اور کسی کے بیان کو قبول کرنا ۔

To take (one's) chance(of) : (۱) قسمت آزمائی کرنا۔ (۲) (کسی بات کےلئے) جوکھوں کا کام کرنا۔

To take one's death : جان خطرے میں ڈالنا؛ جان کی بازی لگانا ۔

To take one's departure : رخصت ہونا؛ روانہ ہونا؛ چلا جانا؛ چھوٹنا (ریل وغیرہ کا) ۔

To take (one's ) life in (one's hand) : جان پر کھیلنا؛ جان کی بازی لگانا ۔

To take one's medicine : سرزنش قبول کرنا ۔

To take (one's) time/Take one's own time : (کام کرنے کےلئے) وقت لینا؛ (نیز) ٹھہرتے ٹھہراتے چلنا؛ رستے میں دیر لگانا ۔

To take orders : دیکھو Order

To take or leave : (۱) قبول کرنا یا رد کرنا ۔ (۲) دینا یا لینا ۔

To take pains/-trouble : مصیبت اٹھانا، برداشت کرنا ۔

To take part : دیکھو Part ؛ حصّہ لینا ۔

To take photograph : تصویر لینا، اتارنا ۔

To take place : واقع ہونا ۔

To take possession : قبضہ میں لینا ۔

To take precedence : دیکھو Precedence ؛ سبقت لینا ۔

To take root : برگ و بار ہونا؛ جڑ پکڑ لینا ؛ جڑدار ہونا ۔

To take shape : متعین شکل اختیار کرنا؛ (ممیز صورت میں ) تشکیل پانا؛ شکل بننا ۔

To take sides : کسی طرف ھو جانا؛ طرفداری یا حمایت کرنا (کسی فریق کی)؛ جانب داری سے کام لینا ۔

To take silk : دیکھو Silk

To take stage/- take the stage : توجہ کا مرکز بننا ۔

To take stock (on, in) : (مجازاً) کسی چیز یا کام سے تعلق پیدا کرنا ۔

To take the air : کھلی ھوا میں گھومنا، ٹہلنا؛ سیر کرنا ۔

To take the ball (at cricket) : (کرکٹ میں) بولر کی پوزیشن اختیار کرنا ۔

To take the bull by the horns : دیکھو Bull

To take the cake/-biscuit : بازی لے جانا؛ سبقت لے جانا؛ اعزاز حاصل کرنا ۔

To take the chair : دیکھو Chair

To take the church service : گرجا میں نماز پڑھانا؛ امامت کرنا ۔

To take the count : (۱) مکہ بازی میں نیچے پڑا رہنا جب تک ریفری دس سیکنڈ تک شمار نہ کرلے ۔ (۲) شکست کھانا ۔

To take the crown/-the throne : حکمراں ھونا؛ سلطنت حاصل کرنا ۔

To take the field : (۱) (فٹ بال ٹیم کے) کھیل کے میدان میں جانا ۔ (۲) فوجی مہم میں شریک ھونا ۔

To take the floor : دیکھو Floor : خطاب کرنے کےلئے کھڑا ھونا ۔

To take the life of : مار ڈالنا؛ قتل کرنا ۔

To take the mathematical tripos : ریاضی کا سندی امتحان دینا ۔

To take the nonsense out of person : دماغ درست کر دینا، راہ راست پر لانا؛ کجی یا ٹیڑھا پن نکال دینا ۔

To take the road : سفر شروع کرنا ۔

To take the rue : (اسکاتستان) پشیماں ھونا؛ پچھتانا؛ نادم ھونا؛ شرمندہ ھونا ۔

To take the wind out of one's sails : (۱) کشتی کا ھَوا کے رخ پر چلنا ۔ (۲) پیش بندی کر کے کسی کو محروم کرنا ۔

To take the word/-take up the word : بولنےلگنا؛ بولنا شروع کرنا ۔

To take the words out of one's mouth : منہ کی بات چھین لینا ۔

To take time by the forelock : کسی چیز کا وقت پر استعمال کرنا؛ موقع ضائع نہ کرنا ۔

To take to heart : ہمت بندھنا؛ دل بڑھنا؛ حوصلہ ھونا ۔

To take too much (sc. drink) : بہت زیادہ پینا ۔

To take to one's heels : بھاگ جانا؛ راہ فرار اختیار کرنا ۔

To take to task : ملامت کرنا؛ سرزنش کرنا ۔

To take wind : مشہور ھو جانا ۔

Was taken bad : (بول چال) بیمار پڑ گیا ۔

You may take it from me : جو میں کہتا ھوں اسے مان لو، یقین کر لو ۔

You may take my word for it : میں اس معاملےسے خوب واقف ھوں اور تمہیں یقین دلاتا ھوں ۔

Take aback : (v) دیکھو Aback (adv.)

Take about : (v) توجہ کرنا؛ متوجہ ھونا؛ بدرقے کا کام دینا؛ حفاظت کی غرض سے سفر میں ہمرکاب ھونا؛ ساتھ چلنا ۔

Take after : (v) شبیہہ ھونا؛ کسی کی مثال ھونا؛ مانند یا مثل ھونا (کردار، سیرت وعادت وغیرہ میں) ۔

Take aim : (v) شست لینا؛ نشانہ باندھنا؛ تولنا (تلوار وغیرہ) ۔

Take alarm : (v) خطرہ مول لینا؛ محتاط ہو جانا؛ خطرے سے ہوشیار ہو جانا ۔

Take-all : (n) (حیوبی ) گھاس کی ایک قسم کی نقصان دہ بیماری۔

Take-apart : (a) ایسا بنا ہوا جسے آسانی سے الگ کیا جاسکے اور دوبارہ جوڑا جاسکے ۔

Take arm : (v) ہتھیار اٹھانا؛ لڑائی کےلئے تیار ہونا ؛ جنگ شروع کرنا؛ دشمنی مول لینا ۔

Take away : (v) (۱) حرکت کرنا؛ ہٹادینا؛ کھینچ لینا ؛ اٹھا لینا؛ لے جانا؛ علاحدہ کرنا ۔ (۲) محروم کرنا؛ محرومیت کا باعث ہونا ۔ (۳) اخذ کرنا؛ نکالنا ۔ (٤) موت کی وجہ سے ہٹانا، منتقل کرنا ۔ (۵) تفریق کرنا؛ گھٹانا؛ نکالنا (ایک عدد سے دوسرا عدد) ۔

To take one's breath away : دم بخود کر دینا ۔

Take back : (v) (۱) (بول چال) واپس لینا (الفاظ)؛ منسوخ کرنا ۔ (۲) دوبارہ قبضہ کرلینا؛ پھر حاصل کرنا ۔ (۳) واپس آنے کی اجازت دینا ۔ (٤) گزرے لمحات کو خیال میںنہ لانا ۔ (۵) (کسی بیان یا وعدے سے) انحراف کرنا ۔

Take board : (n) تختی جس پر فلم کے ڈائریکٹر وغیرہ کا نام لکھا رہتا ہے ۔

Take charge : (v) (۱) کسی کی نگرانی یا خبرگیری قبول کرنا؛ ذمہ دارہونا؛ ذمہ لینا ۔ (۲) کنٹرول میں یا اپنے اختیار میں لینا ۔

Take down : (v) (۱) لکھنا؛ قلم بند کرنا؛ یاد داشت لکھنا؛رقم طراز ہونا ۔ (۲) ذلیل کرنا؛ پست کرنا؛ غرورتوڑنا؛ کم قدری کرنا ۔ (۳) حلق سے اتارنا، نگلنا (غذا وغیرہ خصوصاً ناگواری یا دشواری کے ساتھ)؛ کھا جانا ۔ (٤) اتارنا (چھت، عمارت وغیرہ کو)؛ منہدم کرنا؛ خراب کرنا؛ گرا دینا؛ کاٹ ڈالنا (درخت وغیرہ) ۔ (۵) ٹکڑے ٹکڑے کر دینا؛ منتشر کر دینا؛ علاحدہ کردینا؛ تقسیم کردینا ۔ (٦) ڈبونا یا تہ آب کرنا؛ غوطہ لگانا (آبدوز وغیرہ کا) ۔ (۷) اوپر سے نیچے گرا دینا؛ اتار دینا ۔ (۸) نچلی سطح پر رہنمائی کر کے لانا (مثلاً کسی خاتون کو کھانے کی میز پر) ۔ (۹) گھٹانا، کم کرنا (جوش یا گھمنڈ) ؛ گھٹیا بنانا ؛ کمزور کرنا ۔ (۱۰) (انگریزی بول چال) دبلا کرنا؛ گھلانا؛ کمزورکرنا؛ قوت کم کرنا ۔ (۱۱) بلٹ سے یا الماری سے نکالنا ۔ (۱۲) میکانکی ذرائع سے ریکارڈ کرنا ۔ (۱۳) (شاہین بازی) باز کا نیچے اترنا ۔ (۱٤) (کشتی رانی کے مقابلے میں) کشتی کا سامنے آجانا(دوسری کشتی کے) ۔ (۱۵) (اسکول میں) کلاس میں دوسرے اسکالر سے سبقت لے جانا ۔

Take fire : (v) (۱) آگ لگنا؛ آگ پکڑ لینا ۔ (۲) (مجازاً) غصہ ہونا؛ بگڑنا؛ مشتعل ہونا (غصے میں) ۔

Take-home pay or take-home : (n) کسی شخص کا کل باقی مشاہرہ یا مزدوری مختلف قسم کی کٹوتی کے بعد ۔

Take horse : (v) (۱) گھوڑے پر سوار ہونا (سفر کے لئے) ۔ (۲) (گھوڑی کا)جفتی کھانا ۔

Take in : (v) (۱) لینا؛ داخل کرنا (مسافروں ، کرایہ داروں کو سرائے یا دار الاقامہ میں) ؛ جگہ دینا؛ مہمان کے طور پر استقبال کرنا ۔ (۲) ساتھ لے جانا (خاتون کو) خصوصاً کھانے کے کمرے میں لے جا کر اس کے ساتھ بیٹھنا ۔ (۳) کام لینا (دھونے، سینے وغیرہ کا گھر پر کرنے کے لئے) ۔ (٤) محیط ہونا (ایک چیز کا دوسری چیز پر)؛ شامل ہونا؛ لپیٹنا ۔ (۵) سمیٹنا (لباس کو)؛ لپیٹنا (بادبان کو) ۔ (٦) سمجھنا؛ غور کرنا؛ ذہن میں ترتیب دینا؛ خیال میں لانا؛ فوراً محسوس کرنا۔ (۷) باور کرلینا (غلط بات کا)۔ (۸) دھوکا دینا؛ ٹھگ لینا؛ فریب دینا؛ جُل دینا (بول چال) ۔ (۹) (اخبار، جریدے، وغیرہ کا) خریدار ہونا ۔ (۱۰) ادائی میں لینا؛ کسی مہم کے لئے منافع حاصل کرنا ۔ (۱۱) قبول کرنا؛ شامل کرنا؛ بغل گیر ہونا ۔ (۱۲) زمین اپنے قبضے میں لینا (کاشت کرنے کے لئے)؛ گھیر لینا؛ شامل کر لینا ۔ (۱۳) مشتمل ہونا؛ داخل ہونا؛ لسٹ میں درج کرنا؛ شمار میں لانا یا شمار کرنا ۔ (۱٤) پناہ دینا ۔ (۱۵) سفرنامے میں شامل کرنا ۔

To take (a lady) in to dinner : خاتون کو کھانے کے کمرے میں لے جانا ۔

To take in a reef : بادبان لپیٹنا ۔

Take-in : (n) (۱) دھوکا؛ فریب؛ جُل؛ ڈھونگ ۔ (۲) دھوکا دینے والا شخص ۔ (۳) کسی چیز کی تعداد یا مقدار (جو فریباً لی گئی ہو) ۔

Take off : (v) (۱) اتار دینا (ٹوپی، کوٹ، لباس وغیرہ)؛ اصل مقام سے ہٹا دینا ۔ (۲) (آدمی کو) ہٹا دینا یا

لے جانا (جیسے کنارے سے، چٹان یا جہاز وغیرہ سے) ۔ (۳) (قیمت) گھٹا دینا؛ کمی کر دینا؛ تخفیف کر دینا؛ چھوڑ دینا؛ چھوٹ دینا (ٹیکس وغیرہ میں) ۔ (٤) (طیارے وغیرہ کا) زمین سے اٹھنا؛ اڑان بھرنا ۔ (٥) پی جانا؛ چڑھا جانا (شراب) ۔ (٦) منہ چڑانا؛ نقلیں کرنا؛ نقالی کرنا ۔ (۷) اچھلنا؛ جست کرنا ۔ (۸) واگذاشت کرنا؛ دست بردار ہونا؛ منتقل کرنا ۔ (۹) بند کرنا ؛ موقوف کرنا ؛ چھوڑنا ؛ ترک کرنا ؛ اٹھا لینا؛ واپس لینا ۔ (۱۰) بوجھ ہٹا دینا ۔ (۱۱) کسی کی زندگی لے لینا ۔ (۱۲) نقل کرنا (کتاب، مضمون وغیرہ)؛ چربا اتارنا؛ شبیہ اتارنا؛ تصویر کھینچنا ۔ (۱۳) مستثنیٰ کرنا؛ چھوڑ دینا؛ علاحدہ کر دینا ۔ (١٤) قیاس کرنا؛ اندازہ لگانا؛ ناپنا ۔ (١٥) شمار کرنا؛ احصا کرنا ۔ (١٦) (طوفان، ہوا وغیرہ کا) کم ہونا؛ زور ٹوٹنا؛ دھیما ہونا ۔ (۱۷) چھوڑنا (گاڑی وغیرہ کا)؛ رخصت ہونا؛ جانا؛ روانہ ہونا ۔ (۱۸) استخراج کرنا؛ حاصل کرنا؛ اخذ کرنا؛ نکلنا؛ آغاز کرنا؛ ایجاد کرنا ۔ (۱۹) موڑنا؛ پھیرنا؛ منحرف کرنا؛ توجہ پھیرنا؛ کسی کا خیال بانٹنا؛ کسی کام کے خلاف مشورہ دینا؛ باز رہنے کی التجا کرنا ۔ (۲۰) ختم کرنا؛ (گاڑی وغیرہ کو) روانہ ہونے یا چلنے سے روک لینا ۔ (۲۱) قتل کرنا؛ مار ڈالنا ۔ (۲۲) کسی چیز کی شکل بنانا؛ شائع کرنا؛ (کسی چیز کا) نقش یا چھاپ اتارنا ۔ (۲۳) بُننا ۔ (۲٤) (کرکٹ) ضرب لگانا ۔

**Take off : (n)** (۱) منہائی؛ مجرائی؛ کاہش؛ تخفیف ۔ (۲) (بول چال) نقل؛ مضحکہ؛ سوانگ یا سانگ ۔ (۳) جست گاہ ؛ وہ جگہ جہاں سے آدمی کودے ؛ زمین سے چھلانگ لگانا ۔ (٤) (کروکے کھیل) ٹھیلنی؛ ایسی ضرب جس میں اپنی گیند (جو دوسرے کی گیند سے ملی ہوئی رکھی ہو) آگے بڑھ جائے مگر دوسرے کی گیند ذرا سی ہل کر رہ جائے ۔ (٥) نقطۂ حرکت؛ نقطۂ پرواز؛ موقع پرواز (ہوا پیما) ۔ (٦) کسی چیز کے ہٹانے کا عمل ۔ (۷) پیمائش کرنے کا عمل ۔

**Take off : (a)** (۱) جہاں سے جست لگائی جائے ۔ (۲) مشین کے پرزوں پر بھی اس کا اطلاق ہوتا ہے جس سے کوئی چیز اٹھائی جاتی ہے ۔

**Take on : (v)** (۱) (اپنے ذمے) لینا ؛ بیڑا اٹھانا (کسی کام کا)؛ ذمہ داری قبول کرنا؛ کام کرنے کی حامی بھرنا ۔ (۲) (بول چال) آفت مچا دینا؛ جذبات کا اظہار شدت یا جوش سے کرنا؛ شور و شغب کرنا؛ غوغا مچانا ۔ (۳) موٹا ہونا؛ اضافہ ہونا (گوشت وغیرہ کا) ۔ (٤) (کوئی خاص صورت یا شکل) اختیار کرنا؛ دھارن کرنا (کسی خاص حیثیت، وضع یا شان کا)؛ روپ اختیار کرنا ۔ (٥) کسی شخص کو ملازمت میں رکھنا؛ ملازم بنانا؛ اپنا اسٹاف (ملازمان کا) مقرر کرنا؛ تیار کرنا ۔ (٦) سلجھانے کی کوشش کرنا؛ سنبھالنا؛ سلجھانا؛ انجام دینا ۔ (۷) کھینچنا؛ کم کرنا؛ مختصر کرنا؛ پکڑ لینا؛ گرفت میں لینا ۔ (۸) (کسی فارم کا) انتظام لینا؛ (کسی فارم، کمپنی وغیرہ کو) کامیابی کے ساتھ چلانے کا ذمہ لینا ۔ (۹) خود کو مشغول کرنا؛ ملازمت میں آنا؛ فوج میں بھرتی ہونا ۔ (۱۰) (بول چال) مشہور ہونا ؛ چل پڑنا؛ چل نکلنا ۔ (۱۱) سوار کرنا؛ لادنا ۔ (۱۲) اعتراض قبول کرنا۔ (۱۳) اخذ کرنا؛ قبول کرنا؛ لے لینا؛ اختیار کرنا؛ پسند کرنا۔ (١٤) (اسکاٹستان) قرض میں مبتلا ہونا؛ قرض دار ہونا؛ قرض لینا ۔ (١٥) متکبرانہ انداز میں سلوک کرنا۔ (١٦) ساتھ رہنا؛ متفق ، ہمنوا یا رفیق ہونا ۔

**Take orders : (v)** Order دیکھو

**Take out : (v)** (۱) باہر لے جانا ۔ (۲) دور کرنا (دھبًا وغیرہ) ۔ (۳) (برج کھیل میں) اپنے ساتھی کو جو کوئی رنگ بول کر دقت میں پڑ گیا ہو اس سے بڑا رنگ بول کر دقت سے نکالنا ۔ (٤) (in کے ساتھ) قرض کے بدلے میں یا تلافی کے طور پر لینا ۔ (٥) جاری کرانا (اطلاع نامہ وغیرہ) ؛ حاصل کرنا (پیٹنٹ وغیرہ) ۔ (٦) چھوڑ دینا؛ شمار نہ کرنا؛ شامل نہ کرنا؛ نکال دینا؛ باہر کر دینا ۔ (۷) تعمیل کرنا؛ بجا لانا؛ عمل میں لانا؛ ہدایت کرنا ؛ پیشرو ہونا۔ (۸) نقل کرنا ؛ اصل کو ہو بہو اتار لینا؛ اقتباس کرنا ۔ (۹) حاصل کرنا (لائسنس وغیرہ) ۔ (۱۰) چھٹکارا پانا؛ رکاوٹ دور کرنا ۔ (۱۱) کم کرنا؛ منہا کرنا؛ تفریق کرنا؛ کاٹنا؛ علاحدہ کرنا ۔ (۱۲) دوسری شکل میں یا دوسرے طریقے سے (کسی چیز میں) اہمیت حاصل کرنا ؛ (وقت وغیرہ) گزارنا ۔ (۱۳) ہٹا دینا؛ کھینچ لینا؛ نکال لینا؛ واپس لے لینا؛ اٹھا لینا؛ روکے رکھنا ۔ (١٤) صرف کرنا؛ خرچ کرنا ۔ (١٥) بدرقے یا رہنما کا کام دینا، رہنمائی کرنا؛ رہبری کرنا ۔

**To take it out on :** (سوٹ) تنگ کرنا؛ غصہ اتارنا ۔

**To take out one's bat :** Carryout (کرکٹ) دیکھو

**Take out : (n)** (۱) (برج کھیل میں) بڑا رنگ بول کر اپنے ساتھی کو دقت سے نکالنے کا عمل ۔ (۲) انبار؛ ڈھیر؛ ٹال ۔

**Take out of : (v)** (۱) حاصل کرنا؛ استخراج کرنا؛ اخذ کرنا؛ استنباط کرنا ۔ (۲) (شخص یا چیز کی ) اصل معلوم کرنا، خصوصاً قوت، طاقت وغیرہ کا حاصل کرنا ۔ (۳) دائرۂ اختیار یا انتظام سے علاحدہ کرنا، نکال دینا ۔ (٤) کسی شخص سے (کوئی چیز) عوض میں لینا ۔

**To take it out of :** (۱) (بول چال) تھکانا؛ تھکا ڈالنا؛ تھکا مارنا؛ چور کردینا ۔ (۲) (بول چال) کسی سے بدلہ لینا ۔

**Take over : (v)** (۱) جائزہ لینا؛ قائم مقام ہونا؛ جانشیں ہونا؛ (کاروبارکے متعلق) : ذمہ داری قبول کرنا؛ چارج لینا (کسی افسر سے)۔ (۲) ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا؛ (مسافر، فوج وغیرہ کے) نقل و حمل کا انتظام کرنا ۔ (۳) قبضہ کرنا؛ کنٹرول یا اختیارمیں لینا؛ قابض ہونا۔ (٤) دوسرے کو نکال باہر کرنا، حاکم بن جانا ۔

**Take-over : (n)** انتظام ، کنٹرول اور ملکیت اپنے قبضے میں لے لینا ۔

**Take-over bid : (n)** کسی کمپنی کو کنٹرول میں لینے کا اقدام یا اس کی پیشکش۔

**Take part : (v)** دیکھو Part

**Take photograph : (v)** تصویر یا فوٹولینا، اتارنا ۔

**Take place : (v)** واقع ہونا؛ ظہور میں آنا ۔

**Take possession : (v)** (۱) ملکیت میں داخل ہونا، شامل ہونا؛ قبضہ میں ہونا ۔ (۲) (of کے ساتھ) قبضہ کر لینا؛ مالك بن بیٹھنا؛ قابض ہو جانا؛ اپنے تصرف میں لانا؛ ہتھیا لینا ۔ (۳) (مجازاً) متحرك کرنا؛ اکسانا؛ ترغیب دینا؛ غالب ہونا؛ برسر اقتدار ہونا؛ تسلط یا غلبہ رکھنا ۔

**Take to : (v)** (۱) شروع کرنا ۔(۲) پڑ جانا ، لگ جانا (کسی شغل میں)؛ شوق ہو جانا (کسی چیز یا کام کا) ۔ (۳) انس ہو جانا؛ لگاؤ پیدا ہو جانا؛ تعلق خاطر ہو جانا ۔

**Take to heart : (v)** حد سے زیادہ متاثر ہونا؛ اذیت محسوس کرنا ۔

**Take up : (v)** (۱) اٹھا لینا؛ اٹھانا؛ ایستادہ کرنا ۔(۲) جذب کرنا؛ پینا؛ کھینچ لینا؛ چن لینا ۔(۳) مصروف رکھنا ۔ (٤) راستے سے لے لینا ؛ بٹھا لینا ۔ (٥) حراست میں لینا؛ گرفتار کرنا ۔(٦) آغوش تربیت یا حمایت میں لینا (کسی کو)۔ (۷) (مقرر کو) ٹوکنا، غلطی جتانا ، لقمہ دینا ۔ (۸) اختیار کرنا (پیشہ)؛ موسم کا صاف ہونا ۔ (۹) (معاملے یا کام کو) لینا (یعنی اس کی طرف متوجہ ہوکر اسے انجام دینا یا طے کرنا) ۔ (۱۰) (مسئلے پر ) بحث شروع کرنا ۔ (۱۱) دوبارہ یا مزید تحقیق کرنا (مسئلے کی)؛ مزید تفتیش یاتحقیقات کرنا (معاملے کی) ۔ (۱۲) جوڑنا (ٹوٹے ٹانکے کو)، جکڑنا؛ باندھنا (رگ وغیرہ کو) ۔ (۱۳) فراہم کرنا (قرضے وغیرہ کی رقم ) ۔(۱٤) اونچے مقام پر لے جانا یا پہنچانا (کسی شخص یا چیز کو) ؛رہنمائی کرنا ۔(۱٥) باگ روکنا؛ باگ تھام لینا؛ ٹھہرانا؛ تنبیہ کرنا؛ ضبط کرنا ۔ (۱٦) قبضہ میں لینا (زمین) ہنڈی قبول کرنا یا ادا کرنا ۔(۱۷) (رہن، گرو پر) پیشگی روپیہ لینا ۔ (۱۸) (اسٹاك، حصص، قرض کے لئے) دستاویز پر دستخط کرنا ۔ (۱۹) محلول بنانا ۔ (۲۰) (کسی شخص کی) حفاظت میں آنا؛ سر پرستی میں آنا؛ حمایت حاصل کرنا ؛ (کسی کی) حمایت کرنی شروع کرنا ۔ (۲۱) قبول کرنا ۔ (۲۲) ملامت کرنا؛ سرزنش کرنا ۔(۲۳) دوبارہ حاصل کرنا ۔ (۲٤) کوئی خاص وضع اختیار کرنا ۔(۲٥) پورا قبضہ کرنا؛ (جگہ) بھرنا ۔ (۲٦) روکنا؛ بند کرنا؛ مسدود کرنا؛ خاص طور پر قبضہ کرنا، پورا قبضہ کرنا؛ اپنے ہاتھ میں لینا (کاروبار وغیرہ) ۔(۲۷) (ذہن، خیال وغیرہ) مبذول کرنا، جذب کرلینا؛ منہمك ہونا ۔(۲۸) (کوئی مقام یا عہدہ) حاصل کرنےکے لئے بڑھنا ۔ (۲۹) (کسی کام کو) پھر سےشروع کرنا ۔ (۳۰) سمجھنا (اسکاٹستان) ۔ (۳۱) (بول چال) رك جانا؛ خود کو بچانا؛ پرہیز کرنا ۔(۳۲) آغاز کرنا خاص کر وہاں سے جہاں دوسرے نے چھوڑ دیا ہو ۔ (۳۳) (اسکول کا) اجلاس شروع کرنا۔ (۳٤) چھوٹا ہو جانا؛ سکڑ جانا ۔

**To take up a book :** کتاب پڑھنا شروع کرنا؛ کتاب شروع کرنا ۔

**To take up one's pen :** لکھنا شروع کرنا؛ لکھنےلگنا ۔

**To take up short :** دیکھو Short

**To take up the arms :** دیکھو Arms

**To take up the (or one's) cross :** دیکھو Cross

**To take up the cudgels :** (استعارتًا) حمایت کرنا؛ پشت پناہی کرنا ۔

**To take up the gauntlet :** مقابلے کےلئے نکلنا؛ میدان میں آنا؛ مبارزت قبول کرنا ۔

To take up the glove : مقابلے کی دعوت قبول کرنا۔

To take up the hatchet : جنگ کا اعلان کرنا۔

To take up with : (۱) ساتھ اٹھنا۔(۲) دلچسپی لینا؛ توجہ کرنا۔(۳) قبول کرنا۔

Take-up : (n) (۱) لینے، پکڑنے کا عمل۔ (۲) وہ کَل جس سے مشین کے پٹے، تسمے کو کستے ہیں : کسنے کی مختلف ترکیبوں میں سے کوئی ترکیب خاص کر سلائی کی مشین میں ڈھیلے دھاگے کو کسنے کی ترکیب۔ (۳) ڈھیلے تار کو تاننا۔ (٤) صفائی؛ اٹھانا، سامان کو جس جس پر کام یا عمل کیا جا چکا ہے۔ (٥) تثبیت؛ کشش۔ (٦) دیکھو Uptake (2a) : اسٹیم بائلر کے دھواں نکلنےوالے خانے سےاوپر کی طرف نکلی ہوئی نلکی۔

Takeable : (a) Takable کا متبادل۔

Takedown : (a) دیکھو Take-a part

Takedown : (n) (۱) منتشر ہو جانا؛ علاحدگی۔(۲) لکھنے کا عمل؛ رائفل یا کوئی ہتھیار جس کے اجزا بڑی جلدی سے علاحدہ علاحدہ یا الگ کئے جاسکیں۔ (۳) ذلت ؛ بےعزتی ؛ کمی۔(٤) کوئی بنی ہوئی چیز (مثلاً رائفل وغیرہ)۔

Taken alternately : (ہندسہ) بالتبادل۔

Taken inversely : (ہندسہ) بالعکس۔

Taker : (n) (۱) لینے والا ؛ گیرندہ؛ اخذ کرنے والا۔(۲) زمین کی ملکیت حاصل کرنے والا۔ (۳) بازی لگانے والا ؛ شرط بدنے والا۔

Takin: (n) [Native name in 'Mishmi'.] تبت کاایک جانور جو ہرن سےمشابہ ہوتا ہے؛ تاکن؛ (حیوانیات) تبتی ہرن۔

Taking : (n.) (۱) Take کا حاصل مصدر۔(۲) (جمع) آمدنی ؛ روکڑ (تاجر، بیوپار یا کام کرنے والے کی) آمدنی۔ (۳) ( قدیم ) بے چینی ؛ پریشانی ؛ اضطراب۔ (٤) چھونا یا چھوا جانا؛ لمس ؛ مس۔ (٥)قبضہ؛ فتح؛ تسخیر (جنگ میں)؛ گرفتاری؛ پکڑنا (مچھلی یا دوسرےجانور کو)۔(٦) قبول کرنا؛ حاصل کرنا۔(۷) حاصل کی ہوئی یا لی ہوئی چیز۔ (۸) (اسکاتستان) ناموافق حالت، کیفیت ؛ ناسازگار حالت۔ (۹) شدید ہیجان یا مصیبت کی حالت۔ (۱۰) وہ چیز جو پکڑی جائے خصوصاً مچھلی یا دوسرے جانور جو ایک ہی دفعہ میں پکڑے جائیں۔(۱۱) (طباعت) ایک ہی دفعہ لی ہوئی پرنٹ۔

Taking : (a) (۱) دلکش ؛ دلربا ؛ من موہنی؛ جاذب نظر ؛ پُرکشش ؛ خوش کن ؛ مرغوب۔ (۲) متعدی دوسرے تک پھیلنے یا اثر رکھنے والا (مرض)۔

Takingly : (adv.) (۱) دلکش طور پر؛ دلربائی کے انداز میں ؛ دل آویزی سے؛ پرکشش طور پر۔ (۲) متعدی طور پر۔

Takingness : (n) (۱) دلکشی؛ جاذبیت؛ دل آویزی؛ دلربائی۔ (۲) متعدی ہونا۔

Takt : (n) [L.'tactus'.] (۱) (موسیقی) ضرب۔(۲) لحنی ضربوں کا مجموعہ۔

Tala : (n) [Skr.] (ہندوستانی موسیقی میں) تال۔

Talak : (n) [Arab. 'talaq'.] طلاق۔

Talapoin : (n) [Pg. 'talapao'.] (۱) بُدھ دھرم کا راہب ؛ بھکشو (لنکا اور سیام کا)۔ (۲) (حیوانیات) مغربی افریقہ کا ایک بندر؛ ایک قسم کا افریقی بندر۔

Talar : (n) [L. 'talaris'. f. 'talus'.] ایک قسم کا لمبا لباس جو ٹخنے تک کا ہوتا ہے۔

Talari : (n) [Arab 'talari'.] ایتھوپیا کا سونے کا ایک قدیم سکّہ۔

Talaria : (n) [L.] (قدیم رومن) (أساطیر) اُڑن چپل ؛ پردار یا پوش جو افسانوں میں بعض دیوی دیوتا پہنے دکھائے جاتے ہیں۔

Talbot : (n) [Supposed to be derived from the ancient English family name Talbot.] (۱) سگ تازی؛ شکاری کتے کی مختلف قسموں کے نام۔ (۲) شکاری کتے کی تصویر یا نقشہ خاص کر نقابت میں۔

Talbot type/Talbotype : (n) (۱) دیکھو Calotype۔(۲) نیز وہ تصویر جو اس عمل سے بنائی جائے۔

Talc : (n)[med.L.'talcum'.] (۱) (معدنیات) طلق؛ کوکب الارض؛ ایک قسم کی چکنی شفاف معدنی شے جو پرت کی صورت میں پائی جاتی ہے۔ (۲) (عوام، دکاندار) ابرق؛ ابرک۔ (۳) میگنیشیم کا سلیکیٹ۔

Talc : (v) طلق چڑھانا؛ طلق سے جلا کرنا ۔

Talc powder : (n) پسا ہوا طلق ؛ بُرادہ بنا ہوا طلق ؛ ایک خوشبودار پوڈر جو خوشبو دار طلق اور ہلکے Antiseptic سے مرکب ہوتا ہے ۔

Talc schist/-slate: (n) پرت دار چٹان جس میں طلق کثرت سے ہو ۔

Talcer : (n) دیکھو Soapstoner

Talcite : (n) طلق کبیر؛ طلق کثیر؛ (معدنیات) طلق کثیف ؛ بھاری قسم کا طلق ۔

Talcky : (a) (معدنیات) طلقی؛ طلق سے متعلق ۔

Talcoid : (n) برف سا سفید طلق کی ایک قسم ۔

Talcoid : (a) طلق نما ۔

Talcose : (a) دیکھو Talcky

Talcous : (a) طلق نما؛ طلق مانند؛ طلقی؛ جس میں طلق ہو ۔

Talcum : (n) [med. L.] (معدنیات) طلق ۔

Talcum powder : (n) دیکھو Talc powder

Tale : (n) [OE. 'talu'.] (۱) داستان ؛ قصہ ؛ حکایت ؛ واقعہ ؛ سرگذشت ۔ (۲) کہانی؛ افسانہ؛ (خیالی) قصہ؛ جھوٹی یا بناوٹی بات یا چیز ۔ (۳) (جمع) خبر جو بدنام کرنے کے لئے پھیلائی جائے؛ افواہ؛ اشغلہ ۔ (٤) (شعرو خطابت) تعداد؛ شمارہ؛ گنتی؛ پوری تعداد؛ کل تعداد ۔ (۵) جمع؛ حساب؛ تخمین ۔

A Canterbury tale : چوسر (شاعر) کی طرح کی ایک داستان ۔

A Tale of a Tub : Swift کی ایک طنزیہ کتاب کا نام ۔

By tale : تعداد کے ذریعے ۔

Legendary tales : افسانے؛ مہمل قصے ۔

Old wives' tales : نانی اماں کی کہانیاں؛ بوڑھی عورتوں کی نا قابل یقین داستانیں ۔

Prefer to tell my own tale : میں واقعے کو اپنے طور پر بیان کرنا چاہتا ہوں ۔

The tale is complete : گنتی پوری ہوگئی ۔

Thereby hang a tale : کچھ کہنے کو ہے؛ اس کے پیچھے ایک داستان ہے ۔

Thing tells its own tale : (۱) معنی خیز ہے (کوئی بات یا واقعہ) ۔ (۲) عیاں را چہ بیاں کے مصداق ہے ۔

To hold (make, give tell) no tale of : حساب نہیں رکھتا ۔

To tell (bring, carry) tales : چغلی کھانا؛ غمازی کرنا؛ سخن چینی کرنا؛ ڈھنڈورا پیٹنا ؛ لترا پا کرنا؛ چغل خوری کرنا؛ ایسی خبریں (خصوصاً راز کی) کہتے پھرنا جس سے کسی کی بدنامی ہو ۔

To tell tales out of school : دیکھو School

Traveller's tales : سفری داستانیں (جو نا قابل یقین ہوں) ۔

Tale book : (n) داستانی کتاب؛ قصے کی کتاب ۔

Tale-master : (n) داستان پرداز؛ مؤلفِ داستان ۔

Tale-monger : (n) دیکھو Tale-bearer

Tale-teller : (n) قصہ گو؛ داستان طراز؛ داستان نویس؛ ناقل؛ راوی ۔ (۲) دیکھو Talebearer ۔

Talebearer : (n) سخن چیں؛ نمّام؛ لُترا؛ چغل خور؛ غماز ؛ افواہ پھیلانے والا شخص؛ وہ شخص جو ایسی ویسی خبریں کہتا پھرتا ہے؛ ڈھنڈوریا؛ ڈھنڈورچی؛ بدگو ۔

Talebearing : (a) چغل خوری کرنے والا؛ بدگو؛ لُترا؛ غماز ۔

Talebearing : (n) چغل خوری؛ بدگوئی؛ لُترا پا ۔

Talegalla : (n) [mod. L.] (حیوانیات) بوقلمون پیشہ؛ ایک قسم کی آسٹریلیائی چڑیا ۔

Talent : (n) [L. 'talenta'.] (۱) استعداد؛ نعمت طبعی؛ نعمت خدا داد؛ ذوق ؛ صلاحیت ؛ جوہر ؛ (کسی خاص شے سے) فطری مناسبت ۔ (۲) ذہانت؛ ذکاوت؛

طباعی؛ اعلیٰ درجے کی ذہنی قابلیت، صلاحیت؛ خصوصی فطری صلاحیت ۔ (۳) ارباب ہنر ؛ اہل ہنر؛ اہل صلاحیت یا استعداد (من حیث المجموع) ۔ (٤) گھڑ دوڑ وغیرہ کی اصلاح میں) عطائی (The talent) جو ماہرین کی رائے پر بھروسا کرنے کی بجائے اپنی رائے سے شرط لگائے ۔ (٥) (یونانیوں ، رومیوں وغیرہ کا) ایک وزن اور زر حسابی؛ ٹیلنٹ؛ قنطار ۔

All the talents of the country : ملک کے تمام اہل ہنر ۔

Attic talent : (یونان کی ریاست) اٹیکا کا ٹیلنٹ تقریباً ساڑھے تین ہزار روپے کی قیمت کا ۔

Talent money : (n) انعام؛ زرفاضل؛ (وہ رقم) جوکرکٹ وغیرہ کے پیشہ ور کھلاڑیوں کو عمدہ کھیل کے صلے میں ان کی فیس کے علاوہ دی جائے ۔

Talent-scout : (n) وہ شخص جو با صلاحیت آدمی کو تلاش کرتا ھے (کھیل، تجارت وغیرہ کےلئے) ۔

Talented : (a) (نفسیات) باذوق ؛ ذہین ؛ ذکی؛ قابل ؛ لائق؛ باصلاحیت؛ ہنرمند؛ با استعداد ۔

Talentless : (a) بےہنر؛ بےصلاحیت؛ غبی؛ کُند؛ ناقابل ۔

Tales : (n) [L. pl. of 'talis'.] (۱) (قانون) عدالت میں کسی جیوری کے نہ آنے کی وجہ سے یا کسی جیوری پر اعتراض ہو جانے کی وجہ سے یا کسی وجہ سے جیوری کی مقررہ تعداد پوری کرنے کےلئے ان لوگوں میں سے جیوری چن لینا جو عدالت میں موجود ہوں ۔ (۲) جج کا حکم جیوری کو بلانے کے لئے۔

To pray a tales/To grant-/To award- : تکمیل جیوری کی درخواست کرنا ۔

Tales book : (n) وہ کتاب جس میں طلب کئے ہوئےجیوریوں کے نام درج کئے جاتے ہیں ۔

Talesman: (n) وہ شخص جو تکمیل جیوری کے لئے طلب کیا جائے ۔

Talewise : (adv.) بطور قصہ یا افسانہ ۔

Talewort : (n) گاؤ زباں ۔

Tali : (n) [Tamil, 'tali'.] سونے کی سکری جو دولہا ہندوستان میں دلہن کے گلے ڈال دیتا ھےجسے وہ تا حیات شوہر پہنے رہتی ھے ۔

Taliacotian : (a) [f.'Taliacotius'.] عمل تالیا کوشی ۔

Taliacotian operation : (n) ایک جراحی عمل جس میں بازو وغیرہ کا گوشت لے کر نئی ناک لگا دیتے ہیں ؛ ٹیلیا کو شی عملیّہ؛ ناک لگانا ۔

Talio : (n) [L.f. 'talis'.] (قانون) قصاص؛ تلافی عینی؛ مکافات ( مثلاً آنکھ کے بدلے آنکھ، دانت کے بدلے دانت) نیز یہی سزا اس کی بھی ہوگی جو اپنا الزام ثابت نہ کر سکے گا ۔

Talion : (n) [L. 'talionem'.] دیکھو Talio

Talionic : (a) قصاصی؛ ثاری ۔

Taliped : (a) (حیوانیات) مائل پا؛ (طب) پاچیزی ؛ کج پا ؛ افدع؛ احنف ؛ پاؤں پھرا (جانور یا آدمی جس کا پاؤں پھرا ہوا ہو) ۔

Taliped : (n) کج پا شخص ۔

Talipes : (n) [mod L. f. L. 'talus+pes.'] (طب) انحراف پا؛ کج پائی؛ گرز پائی؛حنف؛ علت فدع؛ پاؤں پھراپن؛ احنفیت ۔

Talipes equinus : (n) (بیطاری) فَرسی کج پائی ۔

Talipes valgus : (n) (طب) ردح القدم ۔

Talipes varus : (n) (طب) فدعُ القدم ۔

Talipot/Taliput : (n) [Skr.Talapattra'.] تال پات ؛ ایک قسم کا تاڑ جس کے پتے چوڑے ہوتے ہیں (نباتیات) قسم تاڑ ؛ پنکھا برگ ۔

Talisman : (n) [It. Talismano'.] (۱) تعویذ؛ گنڈا ۔ (۲) (علم النجوم)نقش؛ طلسم؛ سحر کی اشکال جو لوح وغیرہ پر نقش کر دیتے ہیں ۔

Talismanic/-al : (a) طلسمی؛ طلسماتی ۔

Talismanically : (adv.) طلسمات کے طور پر؛ طلسماتی طریقہ پر ۔

Talita : (n) (علم النجوم) ثالثہ (ستارہ) ۔

Talk : (n) [f. next.] (۱) بات کرنے کا عمل؛ گفتگو ؛ بات چیت؛ سخن؛ زبانی جمع خرچ؛ خالی باتیں ؛ تقریر ؛ بیان ؛ وعظ ؛ خطبہ؛ (جمع) مکالمت ۔ (۲) جو

موضوع گفتگو ہو؛ وہ بات جس کا چرچا ہو ۔ (۳) مذاکرہ؛ مکالمہ؛ مختصر سی تقریر (گفتگو کے انداز میں خصوصاً وہ جو لاسلکی سے پھیلائی جاتی ہے) ۔ (٤) مشورہ ؛ گفت و شنید؛ بحث و مباحثہ ۔ (٥) افواہ؛ بکواس؛ غیر مہذب لوگوں کے ساتھ نیز زبانی خبریں جو ان کو دی جائیں یا ان سے ملیں ۔ (٦) مضمون؛ موضوع؛ اصل ۔ (٧) الفاظ کی بھرمار؛ بیجا طول ۔ (٨) اشارہ؛ رپورٹ ۔ (٩) تحریری تجزیہ یا بحث جو مکالمت کے لئے پیش کی جائے ۔ (١٠) تبادلۂ خیالات ۔

Small talk : بہت ہی معمولی گفتگو؛ روز مرہ کی گفتگو ۔

Tall talk : ناقابل یقین بیان ؛ فخریہ بیان ؛ بڑی بڑی بات ۔

The talk of the town : موضوع گفتگو؛ شہر کی بات ۔

Talk : (v) [ME. 'talien'.] (١) تقریر کے ذریعے خیالات کا اظہار کرنا؛ تقریر کرنا ؛ گفتگو کے ذریعے خیالات کا اظہار کرنا ۔ (٢) گفتگو کرنا؛ باتیں کرنا ؛ بولنا ۔ (٣) قوت گویائی ہونا ؛ ناطق ہونا ۔ (٤) بہت بولنا؛ بکواس کرنا؛ بك بك کرنا ؛ چخ چخ کرنا؛ فضول گوئی کرنا؛ حد سے زیادہ بولنا ۔ (٥) بحث کرنا؛ تقریر کرنا (کسی خاص موضوع پر) ۔ (٦) (کوئی زبان) بولنا؛ (کسی زبان میں) گفتگو کرنا؛ (بول چال کی زبان) استعمال کرنا ۔ (٧) لاسلکی کے ذریعے پیام بھیجنا ۔ (٨) بولتے بولتے کوئی خاص حالت پیدا کردینا ۔ (٩) افواہ کے طور پر کچھ کہنا ۔ (١٠) مکالمہ پیش کرنا؛ مذاکرہ کرنا؛ لیکچر دینا ۔ (١١) تبادلۂ خیالات کرنا ۔

To talk about : (کسی چیز پر) بحث کرنا؛ گفتگو کرنا ۔

To talk (a person) into or out of : گفتگو کے ذریعے باور کرانا؛ قائل کرنا؛ ذہن نشیں کرانا؛ ترغیب دینا ۔

To talk (a person) over or round : سمجھا بجھا کر راضی کر لینا؛ ہموار کرلینا ۔

To talk at : (کسی کو) سنا کر کہنا؛ طعن وغیرہ کا فقرہ مخاطب سے اس طرح کہنا کہ تیسرا شخص سن لے ؛ کسی شخص سے تاکید سے کہنا ۔

To talk (a thing) over/To talk over (a matter) : مذاکرہ کرنا ؛ بحث کرنا ؛ مباحثہ کرنا ۔

To talk away : باتوں میں وقت گھلانا؛ ضائع کرنا ۔

To talk back : جواب دینا؛ کلہ بہ کلہ جواب دینا؛ بےدھڑك جواب دینا؛ ترکی بہ ترکی جواب دینا؛ زبان چلانا ۔

To talk big/-tall : تفاخر سے بولنا؛ شیخی بگھارنا؛ ڈینگیں مارنا ۔

To talk (cold) turkey : (امریکا) کھری بات کہنا؛ صاف صاف کہنا ۔

To talk dialect : بول چال کی زبان استعمال کرنا ۔

To talk down : (١) (مخاطب کو) خاموش کردینا؛ ساکت کردینا(اپنے شور یا اڑے رہنے سے)؛ مسکت جواب سے خاموش کردینا ۔ (٢) پائلٹ کو ( خطرے کی حالت میں) ریڈیو پیام رسانی کے ذریعے ہوائی جہاز کو نیچے اتارنے کی ہدایت دینا ۔

To talk Greek/-Hebrew : ایسی زبان میں گفتگو کرنا جسے سننے والا سمجھ نہ سکے ۔

To talk in one's sleep : غیر شعوری طور بولنا ۔

To talk of : (١)تذکرہ کرنا(کسی بات یا موضوع کا) ذکر کرنا (کچھ کرنے کےبارے میں) ۔ (٢) ہر پہلو سے غور کرنا؛ غورو فکر میں محو ہونا؛ سوچنا؛ مستغرق ہونا ۔

To talk one's head off : کسی سے بے حد تیزی اور روانی سے بولنا ۔

To talk one's way : گفتگو سے جگہ حاصل کرنا؛ تحریك یا ترغیب سے کوئی مقام حاصل کرنا ۔

To talk out : بحث کو طول دے کر فیصلہ نہ ہونے دینا ( کسی تحریك وغیرہ کا کسی مجلس یا پارلیمنٹ وغیرہ میں) ؛ وقت گزار دینا ۔

To talk over : (١) گفتگو کرنا (ذرا تفصیل کے ساتھ)؛ بحث کرنا ( کسی موضوع پر) ۔ (٢) ہم آہنگ بنا لینا؛ ہم خیال بنا لینا ۔

To talk round : بحث کے لئے جانا؛ بحث کو بیکار طول دینا ۔

To talk shop : اپنے پیشے سے متعلق بات کرنا ۔

To talk tall : شیخی بگھارنا؛ بڑا بول بولنا ۔

To talk through one's hat : (عامیانہ) زیٹ ہانکنا؛ بے پر کی اڑانا؛ دھونس جمانا؛ غیر منطقی گفتگو کرنا ۔

To talk to : (۱) کہنا سننا؛ بات چیت کرنا ۔ (۲) (روزمرہ) کھری کھری سنانا؛ تنبیہ کرنا؛ ڈانٹنا؛ جھڑکنا؛ توبیخ کرنا ۔

To talk to death : کسی قانون ساز مجلس میں لمبی تقریر کرکے قانون منظور یا پاس نہ ہونے دینا ۔

To talk up : بحث چھیڑنا (کسی موضوع پر) ۔

Talk around : (v) حد سے زیادہ بات کرنا؛ بولنا ۔

Talk away : (v) فضول گوئی میں وقت گزارنا ۔

Talk back : (n) فوراً جواب میں کہنا؛ ترکی بہ ترکی جواب دینا ۔

Talk-down : (n) پائلٹ کو (خطرے کی حالت میں) ہوائی جہاز کو نیچے اتارنے کی ہدایت ۔

Talkability : (n) صلاحیت گفتگو یا قابل گفتگو ہونے کی حالت ۔

Talkable : (a) قابل گفتگو؛ بولنے کے لائق ۔

Talkative : (a) پُرگو؛ باتونی؛ باتیں کرنے کا شوقین ؛ بکّی ؛ گپی ۔

Talkatively : (adv.) باتیں بول کر؛ پُرگوئی سے؛ بک بک کرتے ہوئے ۔

Talkativeness : (n) باتونی پن؛ پُرگوئی؛ بکواس ۔

Talkee-talkee : (n) (۱) بکواس؛ بک بک؛ گپ ۔ (۲) حبشیوں کی ٹوٹی پھوٹی انگریزی ۔

Talker : (n) ناطق؛ سخن گو؛ بات کرنے والا؛ بولنے والا ؛ گفتگو کرنے والا؛ باتونی آدمی ۔

Talkfest : (n) (۱) عام مباحثہ کے لئے اجتماع ۔ (۲) عوامی معاملات کے لئے مباحثہ ۔

Talkie : (n) سنیما؛ ناطق فلم؛ ناطقہ؛ بولتی فلم؛ ناطقات ۔

Talkie projector : (n) (سنیما) عکس انداز ناطقہ ۔

Talking : (n) سخن گوئی؛ گفتگو ۔

Talking : (a) سخن گو؛ ناطق؛ گویا؛ بولتا ہوا (لغوی اور مجازی دونوں معنی میں) ۔

Talking book : (n) نابینا کے لئے ایک فوٹو گراف ریکارڈنگ؛ گویا کتاب ۔

Talking film : (n) بولتی فلم ۔

Talking iron : (n) تفنگ؛ ہوائی بندوق ۔

Talking machine : (n) (سمعیات) ناطق مشین؛ فوٹوگراف ۔

Talking picture : (n) ناطق تصویر؛ گویا تصویر ۔

Talking point : (n) موضوع بحث؛ مباحثے کا موضوع ۔

Talky : (a) باتونی؛ بکّی؛ حرّاف ۔

Talky-talky : (n) باتونی؛ بہت زیادہ بات کرنے والا؛ بولنے والا ۔

Tall : (a) [Origin obsc.] (۱) بلند؛ بلندقد؛ لمبا؛ بلند قامت (آدمی کے لئے) ۔ (۲) بلند؛ اونچا (درخت وغیرہ کےلئے)؛ بلندوبالا ۔ (۳) بہت مبالغہ آمیز؛ شیخی کی (باتیں) ؛ حد سے بڑھا ہوا؛ گزاف ۔ (٤) روپے میں زیادہ؛ بڑا (عامیانہ) ۔

Tall clock : (n) ایک قسم کی بڑی گھڑی ۔

Tall cone flower : (n) ایک امریکی گھاس ۔

Tall copy : (n) کسی کتاب کی اچھی کاپی ۔

Tall drink : (n) مخلوط مشروب جو بڑے گلاس میں تقسیم کیا جائے ۔

Tall folio : (n) اچھا فولیو ۔

Tallorder : (n) لمبی چوڑی فرمائش ۔

Tallage : (n) [OFr. 'taillage'.] محصول کا ایک قدیم طریقہ جو چودھویں صدی میں ترک کر دیا گیا؛ کسٹم ڈیوٹی؛ ٹیکس؛ لگان ۔

Tallage : (v) محصول لگانا؛ ٹیکس لگانا ۔

Tallboy : (n) (۱) (کپڑے رکھنے کی) الماری؛ ٹنڈی دار گلاس ۔ (۲) دودکش کے اوپر کی ٹوپی یا ڈھکن ۔

Talliable : (a) [OFr. 'taillable'.] قابل محصول ؛ ٹیکس لگانے کے قابل ۔

Talliate : (v) [f. med. L. 'talliare'.] دیکھو Tallage

Tallier/Tailleur : (n) [f. Fr. 'tailler'.] (تاش کے کھیل میں) کارڈ تقسیم کرنے والا شخص؛ جوئے کا مہاجن ۔

Tallish : (a) نسبتاً بُلند؛ تقریباً بُلند؛ قدرے بُلند ۔

Tallith : (n) [Rabinical Heb. tallis.] ایک قسم کا رومال یا شال جو یہودی عموماً نماز میں اوڑھے رہتے ہیں؛ تالیث ۔

Tallness : (n) بلندی؛ قدآوری ۔

Tallow : (n) [late ME. 'talgh'.] (۱) شحم؛ صاف چربی؛ پیہ؛ چکنائی جو چربی سے نکالتے ہیں اور شمعیں بنانے میں استعمال کرتے ہیں ۔ (۲) مختلف قسم کے روغن یا چربیلے مادے کو بھی کہتے ہیں جسے پودوں سے نکالتے ہیں ۔

Vegetable tallow : شحم نباتی؛ نباتی روغن ۔

Tallow : (v) [f. prec.] (۱) چربی لگانا؛ چربی سے چکنا کرنا ۔ (۲) (بھیڑوں یا مویشیوں کو) موٹا کرنا ۔

Tallow candle : (n) چربی سے بنائی ہوئی شمع؛ موم بتی ۔

Tallow-candler : (n) شمع گر؛ موم بتیاں بنانے اور بیچنے والا ۔

Tallow-candlery : (n) موم بتی کی تجارت ۔

Tallow-drop : (n) گنبد نما نگینہ تراشی (جس میں دونوں یاایک طرف گولائی رکھتے ہیں)؛ (علم النجوم) گنبدی نگینہ تراشی ۔

Tallow-face :(n) زرد رو آدمی؛ وہ شخص جس کا چہرہ پیلا ہو ۔

Tallow-faced : (a) زرد رو ۔

Tallow oil : (n) جانور کی چربی سے نکالا ہوا تیل ۔

Tallow tree : (n) مختلف درختوں میں سے کوئی جس سے چربی نما چکنائی یا روغن نکلتا ھے ۔

Tallow-wood : (n) دیکھو Tallow tree

Tallower : (n) چربی فروش ۔

Tallowiness : (n) چربیلا ہونے کی حالت یا صفت ۔

Tallowish : (a) کسی قدر چربیلا؛ شحم آمیز۔

Tallowy : (a) چربی کا؛ چربی لگا؛ چربیلا؛ چربی کا سا ۔

Tally : (n) [AFr. 'tallie'.] (۱) حساب پٹی؛ جس پر نشان بنے ہوتے تھے اور برابر کے ٹکڑے فریقین کے پاس شمار کے لئے رکھے جاتے تھے ۔ (۲) حساب جو اس طرح سے رکھا جاتا تھا؛ دو طرفہ کھاتا؛ پٹی کا حساب ۔ (۳) لیکھا؛ (معاشیات) حساب کتاب؛ کھاتا؛ علامت گزاری؛ محاسبہ؛ حساب نگہداری ۔ (٤) نشان؛ رقم جو خاص تعداد کے لئے مقررکر لی جائے (درجن، کوڑی، سیکڑا وغیرہ) علامت ۔ (٥) چیزوں کو گنتے وقت مقررہ رقم (کوڑی، سیکڑے وغیرہ) کی پکار (جیسے اٹھارہ انیس کوڑی) ۔ (٦) (لکڑی یا کاغذ کی) تختی ؛ نشان (جو پہچان کے لئے لگا دیا جائے) ۔ (۷) (کسی چیز کا) جواب ؛ جوڑ ؛ مثنیٰ ۔ (۸)(معاشیات) مطابقت حساب؛ بدہ ملنا ۔ (۹) رسید؛ (مجازاً) سمجھوتا؛ مقابمت؛ ہم آہنگی ۔ (۱۰) گروپ؛ سلسلہ؛ گروہ؛ جتھا ۔ (۱۱) نظیر؛ قرین؛ یار؛ رفیق ۔

Horticultural tallies : درختوں کے نام کی تختیاں ۔

To buy goods by the tally : (سوسو یا کوڑیوں کے) نشان کے مطابق مال لینا ۔

To live (on) tally : (عامیانہ) بغیرشادی کے مباشرت کرنا؛ بغیر شادی کے میاں بیوی کی طرح رہنا ۔

Tally : (v) [f.Tally. (n)] (۱) تطبیق کرنا؛ مطابق ہونا؛ (مقابلے میں اعداد) ٹھیک نکالنا؛ برابر ہونا ۔ (۲) چوب خط میں حساب کرنا؛ کھاتے میں لکھنا؛ کھتیانا؛ کھاتوں کا مقابلہ یا ملان کرکے حساب کرنا؛ اندراج کرنا ۔ (۳) (جہاز رانی) بادبان کسنا ۔ (٤) (خصوصاً) مال کو اتارنے چڑھانے میں حساب کرنا؛ شمارکرنا۔ (٥) نشان لگانا (اسباب پر) ؛ (مال پر) لیبل لگانا؛ علامت کے ذریعے فرق پیدا کرنا؛ جدول یا فہرست بنانا ۔(٦) ٹھیک سے جواب دینا؛ ہم آہنگ ہونا؛ بمنوا ہونا؛ موافق ہونا؛ یکساں ہونا؛ مطابق ہونا؛ موافق کرنا ۔ (۷) رجسٹر کرنا (کھیل یا مقابلے میں پوائنٹ یا اسکور) ۔(۸) شمار میں لانا؛ شمار کرنا؛ کسی عدد تک گننا؛ میزان

Talma : (n) [Named after Francois Joseph Talma, French Tragedian-1763-1826.] مردوں اور عورتوں کی بے آستین کی قبا جس کا انیسویں صدی میں رواج تھا ۔

Talmi-gold (n) (دھات) سنہرا پیتل؛ زر برنج؛ پتیل جس پر سونے کی تہ چڑھی ہو ۔

Talmud : (n) [late Heb. 'talmud'.] تلمود؛ تالمود؛ یہودیوں کے قوانین شرعی و عرفی؛ یہودیوں کی فقہ کا مجموعہ اور اس کی شرح (دو حصوں پر مشتمل ہے 'Nishman' فقہ کا مجموعہ جو سنہ ۲۰۰ء میں مدون ہوا اور 'Gemara' اس کی شرح یروشلم میں سنہ ۴۰۰ء اور بابل میں سنہ ۵۰۰ء کے لگ بھگ لکھی گئی) ۔

Talmud torah : (n) بچوں کے لئے یہودیوں کا مذہبی اسکول جہاں یہودیت کی تعلیم دی جاتی ہے ۔

Talmudical : (a) تلمودی؛ کتاب تلمود کا یا اس سے متعلق ۔

Talmudism : (n) تلمود کی تعلیم؛ تلمود کے پیرو ۔

Talmudist : (n) (۱) مؤلف تلمود ۔ (۲) پیرو تلمود؛ اہل تلمود ۔ (۳) عالم تلمود؛ تلمود کا اسکالر ۔

Talmudistic/-al : (a) تلمود یا اہل تلمود کے متعلق؛ تلمودی ۔

Talmudize : (v) تلمودی بنانا ۔

Talocalcaneal : (n) (حیوانیات) کعب عقبی ۔

Talon : (n) [OFr.] (۱) (جمع) چنگال؛ پنجہ؛ ناخن (خصوصاً شکاری پرندے کا)؛ چنگل پنجہ؛ (تشریح) ناخن دراز ۔ (۲) (تاش بانٹنے کے بعد جو پتے بچ رہیں ان کی) ڈھیری ۔ (۳) قفل کے کھٹکے کا پہلو (جسے بند کرتے وقت کنجی سے ڈھکیلتے ہیں) ۔ (۴) (تعمیرات) شط : کگر ؛ دہرے بل کا حاشیہ ؛ وہ حاشیہ جس میں انگریزی حرف S کی شکل کے بل مسلسل چلے گئے ہوں ۔ (۵) ایڑی ؛ پاشنہ مانند چیز یا حصہ ۔ (۶) کوپن کے تختی کا آخری حصہ ۔

Taloned : (a) (۱) پنجے کا ۔ (۲) ناخن والا ۔

Talpa : (n) [L.] (۱) (حیوانیات) جنس چھچھوندر ۔ (۲) (طب) سکنہ سر: سر پر رسولی؛ گومڑی (جو سر وغیرہ میں ہو) ۔

لگانا؛ میزان دینا ۔ (۹) بغیر شادی کئے ہوئے مباشرت کرنا ۔ (۱۰) مضبوطی سے پکڑنا ۔

Tally board : (n) وہ بورڈ جس پر حساب کے لئے نشان لگایا جاتا ہے؛ وہ بورڈ جو کھاتے کےطورپر استعمال ہوتا ہے ۔

Tally card : (n) (معاشیات) فرد حساب؛ کھاتہ ۔

Tally clerk : (n) (۱) کھاتےمیں حساب لکھنے والا؛ حساب دار ۔ (۲) وہ دکان دار جس کے یہاں خریداروں کا کھاتہ کھلا ہو ۔

Tally-ho : (n) [Fr. 'tayant'.] (۱) وہ صدا یا آواز جو شکاری لومڑی کو دیکھ کر لگاتا ہے جب وہ اپنی جگہ سے باہر نکلتی ہے؛ لش لش؛ لشکار؛ وہ آواز جس سے (شکاری) شکاری کتوں کو (شکار پر حملہ کرنے کےلئے) للکارتا ہے ۔ (۲) لندن اور برمنگھم کے درمیان تیز چلنے والی گاڑی؛ بگھی گاڑی ۔

Tally-ho : (v) (۱) لشکارنا؛ لہکانا؛ (کتوں کو) لش لش، لگے لگے کہنا؛ ہنکارنا ۔ (۲) (لومڑی کو) دیکھ کر آواز لگانا ۔

Tally-man : (n) (۱) کھاتے میں حساب لکھنے والا؛ حساب دار ۔ (۲) وہ دکان دار جس کے یہاں خریداروں کا کھاتا کھلا ہو ۔ (۳) نمونہ دکھا کر مال بیچنے والا ۔ (۴) وہ شخص جو لوگوں کے ساتھ اقساط پر سودا طے کرتا ہے ؛ اقساط فروش ۔ (۵) (خصوصاً) کارگو (مال جہاز کا) اترتے اور چڑھتے وقت جائزہ لینے والا ۔ (۶) (عامیانہ) بغیر شادی کے ازدواجی زندگی گزارنے والا ۔

Tally-sheet : (n) (معاشیات) فرد حساب؛ کھاتہ ۔

Tally shop : (n) وہ دکان جس میں چیزیں قسط پر (ادائی میں) فروخت کی جائیں؛ وہ دکان جس میں خریداروں کا کھاتہ کھلا ہو ۔

Tally stick : (n) چھڑی یا خط دار لکڑی کی چھڑی جس پر قرض دینےاور ادائیگی کا حساب درج رہتاہے ۔

Tally system trade : (n) خریداروں کا کھاتہ کھول کر مال بیچنے کا طریقہ ۔

Tally-woman : (n) (۱) نگہدار حساب عورت ۔ (۲) وہ عورت جو شادی کئے بغیر ازدواجی زندگی بسر کرے (عامیانہ) ۔

Taluk/Talug : (n) [f. Arab.Talika Urdu, ta-alluqa'.] (۱)تحصیل: تعلقہ؛ ہندوستان کے جنوبی صوبوں میں ضلع کا ایک انتظامی حصہ؛ کلکٹری جس کا حاکم تحصیل دار ہوتا ہے ۔ (۲) جاگیر؛ تعلقہ؛ خاندانی ملکیت؛ جائداد ۔

Talukdar/Taluqdar : (n) تعلقہ دار؛ تحصیل کا آفیسر انچارج؛ صاحب ملك موروثی ؛ سرکاری حاکم یا جاگیر دار ۔

Talus : (n) [Fr. 'talus'.] (۱) دیوار کا ڈھلاؤ؛ ڈھلوان حصہ؛ کلی سلامی؛ پشتہ دیوار ۔ (۲) (طبقات الارض) چھوٹے پتھروں کا پشتہ (پہاڑی کے دامن میں)؛ جفا؛ سنگریزی دامنہ ۔ (۳) ڈھلوان پہاڑ ۔

Talus : (n) [L.] (۱) (تشریح) ٹخنا؛ کعب؛ عرقوب (۲) (تشریح) عظم الکعب ؛ ٹخنے کی ہڈی ۔ (۳) (طب) حنف یا پاؤں پھراپن ۔

Talus slope : (n) (ارضیات) ڈھلان دامنہ ۔

Tam o'Shanter : (n) [f. name of a hero in Burn's poem] گول قبانما ٹوپی (اون یا سوت کی) ۔

Tam-tam : (n) [Hindi, see TOM-TOM.] دھات کی پیالی نما گھنٹی؛ طبل چینی ۔

Tamability /Tameability : (n) ہل جانے کی صلاحیت؛ انس پذیری؛ اطاعت پذیری ۔

Tamable /Tameable : (a) انس پذیر؛ اطاعت پذیر ۔

Tamableness /Tameableness : (n ) دیکھو Tamability

Tamachek : (n) تواگ (Tuarag) لوگوں کی بربری زبان (جو صحارا کے مرکزی یا وسطی اور جنوبی علاقوں میں بولی جاتی ہے) ۔

Tamal/Erron tamale : [Sp. 'tamal'.] ایك قسم کا میکسیکو کا کھانا جو پیسے ہوئے بُھٹے، گوشت کے ٹکڑے (خص یا چوزے کا) اور لال مرچ وغیرہ ملا کر پکایا جاتا ہے؛ ایك لذیذ کھانا ۔

Tamandua : (n) [Tupi. 'tanandua'.] مور خور حیوانات کی بعض قسمیں؛ تمادو (حیوانیات) مور خور صغیر ۔

Tamanoir : (n) [Fr.] مور خور حیوانات کی قسمیں؛ (حیوانیات) مور خور کبیر ۔

Tamarack : (n) [a native Indian name in Canada.] (۱) تمارك؛ امریکا کا ایك درخت جس کی شکل مخروطی اور پتے چمك دار ہوتے ہیں؛ امریکی لارچ (Larch) ۔ (۲) تمارك کی لکڑی ۔

Tamarau /Tamarao : (n) پانی میں رہنے والی سیاہ بال والی چھوٹی بھینس ۔

Tamaricaceae : (n) (نباتیات) سیاہ عرعر؛ جھاؤ کا درخت ۔

Tamaricaceous (a) جھاؤ کے درخت سے متعلق ۔

Tamarin : (n) [Fr.] جنوبی امریکا کا دندان دراز بوزنہ ؛ جنوبی امریکا کا لمبے دانت والا بندر (جس کی دم گچھے دار ہوتی ہے) تمارین ۔

Tamarind : (n) [Arab. 'tamr-hindi'.] (نباتیات) تمر ہندی ؛ املی ۔

Red tamarind : (نباتیات) تمر گجرات ۔

Wild tamarind : جنگلی املی کا درخت ۔

Tamarind-fish : (n) کھٹی یا املی پڑی مچھلی (املی ڈال کر پکائی ہوئی) ۔

Tamarind-plum (n) (۱) مشرقی ہندی درخت کا نام (Dialium inreum) ۔ (۲) اس درخت کا پھل ۔

Tamarind-tea /-water : (n) املی کا عرق؛ سرد مشروب کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Tamarisk : (n) [late E. 'tamariscus'.] تَمرس؛ اثل فرنگی؛ ایك جھاڑی جس میں سفید یا گلابی پھول آتے ہیں اور پتے پر کی طرح نرم اور ہلکے ہوتے ہیں؛ سمندر کے کنارے لگائی جاتی ہے؛ (نباتیات) طرفا؛ جھاؤ؛ درخت گز؛ گز ۔

Tamarisk salt : (n) درخت گز سے نکالا ہوا نمك ۔

Tamarisk ware : (n) درخت گز کی لکڑی سے بنائے ہوئے برتن ۔

Tamarix (n) دکھو Tamarisk

Tamarix Articulate : (n) (نباتیات) فراش ؛ پتھرواں ۔

Tamarix Dioica/-Gallica : (n) (نباتیات) جھاؤ؛ پلچی؛ طَرفا ۔

Tamas : (n) [Skt.] (فلسفہ ہند میں) جہل؛ نادانی؛ تاریکی ۔

Tamasha : (n) [Urdu.] (۱) تماشا؛ سوانگ - (۲) تقریب ؛ جلسه - (۳) ہنگامه؛ ہل چل؛ افرا تفری -

Tamashek : (n) دیکھو Tamachek

Tamber : (n) [by alter] (۱) وہ لکڑی جو عمارت میں استعمال کی جائے ؛ عمارتی لکڑی ؛ وہ لکڑی جس سے بڑھئی مختلف چیزیں بناتا ہے ؛ کاٹھ ؛ چوبینه - (۲) عمارتی لکڑی کے درخت - (۳) جنگل - (٤) لکڑی ؛ کڑی ؛ شہتیر - (٥) (جہاز رانی) جہاز کی تسلی ؛ ان خمدار کڑیوں میں سے کوئی کڑی جس سے جہاز کا پنجر بنتا ہے - (٦) (شکاریوں کی اصطلاح) کھیتوں کی باڑیں اور دروازے - (۷) (عامیانه) موٹی لکڑی کاٹکڑا؛ کُندا - (۸) (کرکٹ عامیانه) وکٹ -

Tambour /Tambor : (n) [Fr.] (۱) طنبوره ؛ ڈھولک ؛ طبل ؛ دُہل - (۲) گول اڈا جس پر کارچوب تیار کرتے ہیں ؛ کارچوبی کا فریم (کارچوبی کا کام بنانے کا) - (۳) اس قسم کا کام ؛ کارچوب - (٤) (تعمیرات) ستون کا ڈھولنا؛ گول پتھر جو ستون کےبیچ میں ہوتا ہے - (٥) کسی چیز کا گول حصه؛ گولا - (٦) کلیسا کی مسقف برساتی جس میں ٹوٹواں دروازے ہوتے ہیں - (۷) طنبور ماہی؛ مچھلیوں کی قسمیں جن کی شکل یا آواز طنبورے سے ملتی ہے - (۸) لوہے کا کٹہرا (جو سڑک یا پھاٹک کی حفاظت کے لئے لگا ہو) - (۹) نبض کی رفتار کو ریکارڈ کرنے والا آله - (۱۰) سونے یا چاندی کےدھاگے (تار) کی اعلیٰ قسم - (۱۱) (ٹینس) کورٹ کی دیوار کا نکلا ہوا حصه - (۱۲) (فوج) مدافعانه کام (باڑ یا کٹہرے کی شکل کا) - (۱۳) اُتھلا دھات کا پیاله یا طبل -

Tambour : (v) اڈے پر(فریم پر) کارچوب بنانا؛ زردوزی کرنا؛ کارچوبی کا کام کرنا -

Tambour-frame : (n) کارچوبی (کام بنانے) کا فریم -

Tambour lace : (n) کارچوبی کا فیته -

Tambour needle : (n) زردوزی کے کام میں استعمال ہونے والی سوئی -

Tambour stitch : (n) کروشیا کاری کا ٹانکا -

Tamboura/Tambur : (n) [Arab. 'Tanbura'.] طنبوره ؛ ایک ہندوستانی موسیقی کا آله جس میں چار یا پانچ تانت لگے ہوتے ہیں -

Tambourin : (n) [Fr.] (۱) طنبوری ؛ لمبی پتلی ڈھولک جو فرانس کے علاقه پرووانس میں رائج ہے - (۲) طنبوری رقص؛ ایک قسم کا رقص جو طنبورین کے ساتھ ہوتا ہے - (۳) اس قسم کے رقص کی موسیقی؛ طنبوری گت؛ وہ گت جو اس ناچ کے لئے بجائی جاتی ہے -

Tambourine : (n) [Fr. 'tambourin' .] (۱) دف؛ دائره؛ جھنکار - (۲) فرانس کا ایک رقص یا ناچ جو دف کے ساتھ ناچا جاتا ہے؛ رقص دف - (۳) گت جو (اس) ناچ کے ساتھ بجائی جاتی ہے - (٤) کبوتر کی افریقی قسمیں -

Tambourine pigeon : (n) ایک افریقی کبوتر -

Tambourinist : (n) دف بجانے والا -

Tambreet : (n) [Mallangong lang. of New South Wales.] ایک دودھ پلانے والے آبی جانور کی جنس جو آسٹریلیا میں پائی جاتی ہے اور جس کے پاؤں پر جھلی منڈھی ہوتی ہے اور اس کی چونچ بط کی سی ہوتی ہے -

Tame : (n) [OE. 'tam'.] (۱) (جانور وغیره) پالتو؛ پلا ہوا ؛ خانگی (جنگلی یا وحشی کی ضد)؛ گھریلو؛ مطیع؛ بےضرر؛ آموخته؛ رام؛ تربیت پذیر؛ فرمانبردار؛ سیدھا - (۲) (مزاج) (شخص) نجی یا گھریلو کام کے لئے رکھا ہوا - (۳) (بول چال)مزروعه؛ کاشت کرده؛ کاشت کی ہوئی (زمین)؛ (پودا) لگایا ہوا (باغ میں) (امریکا) - (٤) بےحال؛ بےروح؛ بےمزه؛ بےلطف؛ پھیکا؛ پھسپھسا - (٥) مسکین؛ غریب؛ دبو؛ ڈرپوک؛ بزدل؛ فرومایه؛ غلام جیسا؛ ذلیل - (٦) ہلکا؛ دھیما؛ بودا؛ کم زور؛ بےاثر؛ سست؛ پیش پا افتاده-

Tame : (v) [ME. 'tamen'.] (۱) (جنگلی جانورکو) کنٹرول (قابو) میں لانا یا آدمی کی خدمت کے قابل بنانا؛ رام کرنا؛ مسخر کرنا ؛ مطیع بنانا - (۲) پالتو بنانا؛ ہلانا؛ (گھر میں) پالنا؛ (جانورکو) اہلی بنانا - (۳) کچل دینا؛ دبا دینا؛ ٹھنڈا کردینا ؛ دھیما کر دینا؛ (جوش ہمت وغیره کو) - (٤) سیدھا کر دینا؛ بل نکال دینا (کسی شخص کی) - (٥) بے روح کرنا ؛ رام ہونا؛ بےمزه ہونا؛ بے روح ہونا؛ ملائم ہونا؛ نرم ہونا؛ پست ہونا - (٦) پالتو ہونا؛ سلیم الطبع ہونا؛ سنجیده ہونا؛ مدھم یا دھیما ہونا؛ یا دھیما کرنا -

Tame : (v) [Aphetic f. Attame.] کاٹنا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ (استعمال کے لئے) سوراخ کرنا؛ چھیدنا۔

Tame cat : (n) (مجازاً) کاسہ لیس؛ طفیلی؛ وہ شخص جو دوسرے پر انحصار کرتا ہو۔

Tame cheater : (n) مرغ دام؛ وہ چڑیا جس کے ذریعے سے دوسرے پرندوں کو پھانستے ہیں۔

Tame-grief : (n) تسکین دہندہ؛ غم کو کم کرنےوالا۔

Tameable/Tamable : (a) Tamable کا متبادل۔

Tamedin : (n) خوشنما سایا جو برمی عورتیں پہنتی ہیں۔

Tameless (a) (شعر) نامانوس؛ وحشی؛ غیر اطاعت پذیر : جو پالتو نہ ہوا ہو؛ جو پالتو نہ ہوسکے : جو رام نہ ہو؛ اہلی نہ بنایا جا سکے۔

Tamelessness : (n) رام نہ ہونےکی حالت؛ غیر اطاعت پذیری۔

Tamely : (adv.) (۱) مسکینی سے؛ کم زور طریقے سے؛ اطاعت پذیر ہو کر؛ سیدھے پن سے۔ (۲) پھیکے یا پھسپھسے طریقے سے۔

Tameness : (n) (۱) مسکینی؛ دبوپن۔ (۲) کم زوری؛ بے اثری۔ (۳) بے لطفی؛ بےمزگی؛ بوداپن؛ پھسپھساپن۔

Tamer : (n) اہلی بنانے والا؛ سدھانے والا؛ رام کرنے والا : پالتو بنانے والا۔

Tamerlane : (n) (تاریخ) تیمور لنگ۔

Tamil/Tamul : (n) [ad. 'Tamir, Tamil'.] (۱) دراویڈی نسل کی ایک قوم؛ تامل؛ جنوبی ہند اور سیلون (لنکا) کا باشندہ۔ (۲) تامل زبان (اس قوم کی)؛ دراویڈین خاندان کا بڑا رکن۔

Tamilian/Tamulian : (a) تامل کا؛ تامل سے متعلق۔

Tamilian : (n) تامل کا باشندہ ؛ تامل قوم کا فرد۔

Tamilic : (a) تامل کا یا اس سے متعلق ؛ تامل زبان سے متعلق۔

Tammany : (n) تمانی؛ نیویارک کی جمہوریت پسند جماعت کی انجمن جس کا مستقر تمانی ہال ھے (اس سیاسی بد اخلاقی کی وجہ سے جو اس جماعت کی طرف منسوب کی جاتی ھے اس لفظ میں اکثر ذم کا پہلو نکلتا ھے)۔

Tammanyism :(n) تمانی اصول یا طریقہ؛ سیاسی بداخلاقی یا بد دیانتی۔

Tammy : (n) [of uncertain origin.] اونی دھاگے کا ایک عمدہ قسم کا کپڑا۔

Tammy : (n) [Fr. 'tamis'.] چھلنی اونی کپڑے کی بنی ہوئی۔

Tammy : (v) چھلنی سے چھاننا۔

Tammy : (n) Tameshanter کا مخفف۔

Tamp : (v) [Var. of Tampion.] (۱) (معدنیات) (بارود کی تہ پر سوراخ وغیرہ میں) ڈاٹ لگانا؛ مٹی وغیرہ بھرنا (اڑانے کے لئے)۔ (۲) (سڑک کے پتھر وغیرہ کو) کوٹ دینا؛ کٹائی کرنا؛ کوبا کرنا۔ (۳) کوٹ کوٹ کر سخت اور مضبوط کرنا (مٹی وغیرہ کو تھاپی سے)۔

Tampan : [perhaps Sechuana name] جنوبی افریقہ کی ایک قسم کی زہریلی چیچڑی؛ تمپان۔

Tamper : (n) سوراخ کو بھرنے والا؛ سوراخ میں ڈاٹ لگانے والا۔

Tamper : (v) (۱) کام کرنا؛ کسی مقصد کے لئے اپنے آپ کو مشغول کرنا؛ خاکہ کھینچنا؛ منصوبہ باندھنا؛ کچھ کرنا۔ (۲) سازش کرنا؛ خفیہ سازباز کرنا؛ سانٹھ گانٹھ کرنا؛ ناجائز(خفیہ) اثر ڈالنا۔ (۳) دخل دینا؛ مداخلت کرنا؛ بیجا دست اندازی کرنا؛ دخل در معقولات کرنا؛ مخل ہونا؛ تعرض کرنا۔ (٤) تحریف کرنا (ناجائز طور پر دستاویز وغیرہ میں)۔

Tamperer : (n) سازش کرنے والا؛ دست اندازی کرنے والا : تصرف کرنے والا شخص؛ تحریف کرنے والا شخص۔

Tampering : (n) (۱) تحریف۔ (۲) سازباز۔

Tamping : (n.) بھرت؛ وہ چیز جو بارود کی تہ پر ڈاٹ کی طرح لگائی جاتی یعنی مٹی وغیرہ؛ ڈاٹ لگانے کا عمل۔

Tamping-bar : (n) دیکھو Stemmer

Tamping-iron : (n) دیکھو Tamping-bar

Tamping-plug : (n) برما سے چھید کئے ہوئے سوراخ کو بند کرنے کی ڈاٹ یا پچر۔

Tamping-rod : (n) ٹھوکن سلاخ ۔

Tampion/Tompion : (n) [Fr. 'tampon'.] (۱) (فوج) (لکڑی کی) ڈاٹ (توپ کی نال کا منہ بند کرنے کی پانی وغیرہ سے محفوظ رکھنے کے لئے) ۔ (۲) ارگن باجے کی نلکیوں کی) ڈاٹ ۔

Tampon : (n) [Fr.] (۱) ڈاٹ؛ ٹھینٹھی؛ سدادہ؛ بتی (زخم کے خون کو روکنے کے لئے) فتیلہ ۔ (۲) گدی جسے بالوں پر رکھ کر پٹی وغیرہ باندھتے ہیں؛ (طباعت میں تختے وغیرہ پر روشنائی پھیرنے کی) گدی ۔

Tampon : (v) ڈاٹ لگانا (زخم کا خون روکنے کے لئے) فتیلہ گزاری کرنا ۔

Tamponade : (n) (جراحی) ڈاٹ بندی (زخم کی) ۔

Tamponage : (n) ڈاٹ بندی (کا طریقہ) فتیلہ گزاری ۔

Tamponment : (n) ڈاٹ بندی؛ فتیلہ بندی ۔

Tan : (n) [med. L. 'Tannum'.] (۱) بلوط یا دوسرے درخت کی پسی ہوئی چھال ۔ (۲) شاہ بلوط کیکر وغیرہ کی چھال جس سے کھالیں رنگتے ہیں؛ چمڑا کمانا؛ کسّا؛ پوست دباغی ۔ (۳) اسی چھال کا رنگ؛ کتھئی رنگ؛ گندمی رنگ؛ چمپئی رنگ ۔ (٤) (دھوپ میں تپی جلد کا) سانولاپن ۔

Black and tan : ابلق (کتا) ۔

Spent tan : کسا کا پھوک جو تیزاب نکالنے کے بعد رہ جاتا ھے (سڑک وغیرہ پر بچھانے کے کام آتا ھے)۔

The tan : سرکس ۔

Tan : (a) کتھئی رنگ کا؛ خرمائی؛ اسمر ۔

Tan : (v) [Late OE. 'tannian'.] (۱) چمڑا کمانا (جس سے کچی کھال استعمال کے قابل بن جائے) دباغی کرنا ۔ (۲) چمڑے کا رنگ وغیرہ) سانولا کردینا یا ہوجانا؛ سنولانا؛ خرمائی رنگ میں رنگنا؛ بھورا بنانا ۔ (۳) (نقلی مرمر ، مچھلی کے جال وغیرہ کو کسّے کے عرق وغیرہ میں رنگ کر) سخت کرنا ۔ (٤) (عامیانہ) مارنا؛ پیٹنا؛ کندی کرنا ۔

To tan (a person's) hide : (عامیانہ) مارنا؛ پیٹنا ؛ زد و کوب کرنا ۔

Tan : (ریاضی) Tangent کا مخفف ۔

Tan-balls : (n) کسا پھوک کے گولے(جو ایندھن کے کام آتے ہیں)۔

Tan-bark : (n) کسّا؛ پوست دباغی ۔

Tan-bed : (n) بلوط کی چھال کی تہ ۔

Tan-vat : (n) دبّاغی کی ناند ۔

Tan-wood : (n) دبّاغی کی لکڑی ۔

Tan-yard : (n) (معاشیات) دبّاغ خانہ ۔

Tana : (n) [Hindi. 'thana'.] تھانا؛ (ہندوستان میں) پولس اسٹیشن؛ چوکی (کوتوالی یا فوج کی) ۔

Tanadar : (n) تھانیدار؛ پولیس اسٹیشن کا انچارج ؛ داروغہ۔

Tanager : (n) [mod. L. 'Tanagra'.] (طیرانیات) شمالی اور جنوبی امریکا کا ایک پرندہ؛ امریکی پرندوں کی بعض قسمیں جو قدوقامت میں چھوٹے اور اکثر چمکیلے پروں سے مزین ہوتے ہیں ؛ (حیوانیات) برقیش امریکی؛ تنگرا ۔

Tanagra : (n) پکائی ہوئی مٹی؛ سرخی مائل بادامی رنگ کی مورتیاں یا مجسمے جو Boeotia میں Tanagra کے قرب و جوار میں پائے جاتے ہیں ۔

Tanagrine : (a) تنگرا سے متعلق یا اس کا ۔

Tanagroid/Tangarid : (a) تنگرا مانند ۔

Tandan : (n) [Native name in Australia] ایک قسم کی آسٹریلیائی مچھلی ۔

Tandem : (n) [L.] (۱) ٹم ٹم؛ دوچکے یا پہیے والی گاڑی جسے دو گھوڑے کھینچتے ہیں ۔ (۲) دو اسپیہ گاڑی؛ دو نشستی گاڑی (بائیسکل یا تپھیا سائیکل جس میں ایک دوسرے کے پیچھے دو یا زیادہ نشستیں ہوں) ۔

Tandem : (adv.) (۱) ایک دوسرے کے پیچھے؛ آگے پیچھے (گاڑی میں جُتے ہوئے گھوڑوں کے متعلق) دوگال؛ دواسپہ۔

To drive Tandem : دو اسپہ ہانکنا ۔

**Tandem bicycle/-tricycle/-canoe : (n)** دو نشستی بائیسکل؛ ٹرائیسکل یا چھوٹی کشتی جس میں ایک شخص دوسرے شخص کے پیچھے بیٹھا ہو۔

**Tandem connection : (n)** (الیکٹرک) سلسلہ جوڑ۔

**Tandem engine : (n)** وہ اسٹیم انجن جس میں دو اسٹینڈ آگے پیچھے ہوں اور فشارگز پر دو فشارے کام کر رہے ہوں۔

**Tandstickor : (n) [Sw.]** (سوئیڈن کی) دیا سلائی؛ کبریت سویدی۔

**Tang : (n) [ON. 'tange'.]** (۱) (چھینی وغیرہ کی) نوک (جو دستے کے اندر بٹھادی جاتی ہے)؛ نوکدار حصہ یا نوک دار اوزار۔ (۲) سانپ کی زبان، نیش؛ سانپ کا زہری دانت؛ کسی کیڑے کا ڈنک (اب بول چال)۔ (۳) (بول چال) تیز نوک یا لوہے کی نوکدارسلاخ؛ دو شاخے کی نوک؛ بارہ سنگھے کا سینگ۔ (٤) کانٹا (بکسوے کا) : پھل (چاقو کا)۔ (٥) تیزبو ؛ تیز چاشنی ؛ تند مزہ ؛ تند رائحہ ؛ تیز ذائقہ ؛ خلش۔

**Tang : (n) [Echoic.]** غنغنی آواز؛ غنغنا لہجہ؛ ایک قسم کی سخت آواز؛ ٹن ٹن یا چھن چھن کی آواز؛ جھنکار (تار کی)۔

**Tang : (n) [Of Norse origin.]** (نباتیات) ایک قسم کا بحری نرسل ؛ تھانگ؛ قسم کائی۔

**Tang/Tangue : (n) [f. native name.]** تینریک؛ مڈغاسکر کا ایک دودھ پلانے والا جانورجو سیہی سےمشابہ ہوتا ہے۔

**Tang : (v)** (۱) نوکدار میخ لگانا؛ سلاخیں یا ڈنڈے لگاکر مضبوط کرنا؛ باڑھ یا کگر لگانا۔ (۲) بدبو سے متاثر ہونا۔

**Tang : (v) [Mainly echoic.]** (۱) بجانا (گھنٹی وغیرہ)؛ بجنا؛ ٹن ٹن، چھن چھن بجنا یا بجانا۔ (۲) غنغنی آواز میں بولنا۔(۳) (گھنٹی وغیرہ کی آواز سے مہال کی مکھیوں کو) بلانا یا بٹھانا؛ جھنکارنا؛ جھنجھنانا۔

**Tanga/Tangka/Tank/Tankah : (n) [Pg. 'Tanga']** مشرقی علاقے کے مختلف سکوں کے نام؛ ہندوستان کا ایک سکہ (تانبے کا)۔

**Tangalung : (n) [Malay.]** سماترا اور جاوا کا مشک بلاؤ۔

**Tangara : (n)** (۱) تنگارا؛ قدیم یونان کا شہر۔ (۲) مٹی کی مورتیاں جو تنگارا کے مقبروں میں پائی گئی تھیں یا اس طرز کی دوسری مورتیاں۔

**Tangency : (n)[f. L.'tangentem'.]** (ہندسہ) تماس؛ حالت مماس۔

**Tangent : (a)** (۱) (ہندسہ) تماس ؛ مماس ؛ دائرے ، سطح وغیرہ کو صرف ایک نقطے پر چھونے والا (خط)۔ (۲) سائیکل کے چکوں کے متعلق کہا جاتا ہے جس کے ارے (Spokes) ناف چرخ سےمماس ہوتے ہیں۔ (۳) (مجازاً) یکایک بات بدل دینے والا؛ منحرف ؛ ڈانواں ڈول ؛ حرکت دولابی رکھنےوالا۔(٤) متصل؛ قریب؛ ملحق؛ مقرون۔

**Tangent : (n)** (۱) خط مماس۔ (۲) (ریاضی) ظلِ؛ خط مماس۔ (۳) (Tangent scale) کا مخفف۔ (٤) ریلوے کی سڑک کا مستقیم حصہ (امریکا ، بول چال)۔ (٥)دیکھو Digression۔

**To fly, go, off at a tangent :** درپیش معاملےیا مسئلے کو چھوڑ کر یکایک کچھ اورکہنےلگنا یا کرنے لگنا؛ یکایک یا اچانک بات بدل دینا۔

**Tangent backsight : (n)** (بندوق) ایک قسم کی نال کی مکھی جس میں مختلف کھڈوں کی اونچائی زاویہ٭ ارتفاع کے خط مماس کے برابر ہوتی ہے۔

**Tangent-balance : (n)** ترازوئےمماسی (ایک قوس کی شکل کے ڈائل پر جس میں مختلف درجوں کے نشانات بنے ہوتے ہیں ، ایک سوئی وزن بتاتی ہے) ؛ (طبیعیات) مماسی ترازو۔

**Tangent galvanometer : (n)** (الیکٹرک) مماسی روپیما؛ مماسی مقناطیسی برق پیما۔

**Tangent law : (n)** (طبیعیات) کلیّہ مماس۔

**Tangent line : (n)** (ہندسہ) خط مماس۔

**Tangent of an angle : (n)** (ہندسہ) نسبت مماسی؛ قدرمماسی ؛ وہ نسبت جو قائم الزاویہ مثلث میں خط عمودی کے قاعدے سے ہو؛ (ریاضی) ظلِ زاویہ۔

**Tangent-saw : (v)** (لکڑی کا کندا) لمبائی میں چیرنا۔

**Tangent scale : (n)** (۱) (بندوق) ایک قسم کی نال کی مکھی جس میں مختلف کھڈوں کی اونچائی زاویہ٭ ارتفاع کے خط مماس کے برابر ہوتی ہے۔ (۲) درجہ بند پیمانہ جس سے زاویوں کے

خطوط مماس ظاہر ہوتے ہیں - (۳) (الیکٹرک انجینیئرنگ) ظلّی پیمانہ؛ مماسی پیمانہ -

Tangent screw : (n) مماسی پیچ -

Tangent sight : (n) دیکھو Tangent scale

Tangent triangle : (n) (ریاضیات) مماسی مثلث -

Tangental : (a) مماسی؛ ظلّی -

Tangential : (a) [f.L.'tengentem'.] (۱) مماسی؛ مماس کا یا اس سے متعلق؛ ظلّی - (۲) (مجازاً) یکایک بدل جانے والا؛ منحرف؛ ڈانواں ڈول - (۳) وہ چیز جو صرف کسی موضوع یا بات کی طرف اشارہ کرتی ہو یا بتاتی ہو -

Tangential : (n) (ہندسہ) وہ نقطہ جس پر خط مماس دوبارہ منحنی کو قطع کرتا ہے -

Tangential focus : (n) (بصریات)مماسی ماسکہ -

Tangential force : (n) (طبیعیات) مماسی قوت؛ قوت مماسیہ -

Tangentially : (adv.) مماس کی طرح سے؛ مماس کے رخ پر -

Tangently : (adv) مماس کی طرح سے؛ مماس کے رخ پر -

Tangerine : (a) [f. Tanger, + INE.] (جغرافیہ) طنجوئی یا اس کے متعلق -

Tangerine : (n) طنجہ کا باشندہ (مراکشی) -

Tangerine orange : (n) چکنی سنترہ (طنجہ کا)؛ طنجہ کی نارنگی کی ایک قسم؛ (نباتیات) طنجوی نارنگی -

Tanghin : (n) [Malagasy, 'tangena'.] (۱) مڈغا سکر کا ایک درخت جس کی زہریلی چھال قدیم زمانے میں بے گناہی کے ثبوت میں کھلائی جاتی تھی ؛ تن جنا - (۲) تن جنا کا درخت -

Tangi : (n) [Maori.] سوگواری؛ نوحہء عزا؛ عزا داری -

Tangi : (n) [Per. 'tangi'.] تنگی؛ عسرت -

Tangibility : (n) محسوسیت؛ ملموسیت؛ ممسوسیت؛ لمس پذیری؛ واقعیت؛ بیّن یا واضح ہونا؛ جسمیت -

Tangible : (a) [L.'tangibilis'.] (۱) محسوس؛ معلوم؛ ملموس؛ جو چھونے سے محسوس ہو؛ قابل لمس؛ چھونے کے قابل - (۲) بیّن ؛ واضح ؛ ہویدا ؛ پیدا ؛ ظاہر؛ صاف ؛ روشن ؛ واقعی (نہ کہ خیالی) - (۳) (قانون) معقول؛ قابل تقویم - (٤) (قانون) جسمی؛ جسمانی؛ مادی -

Tangible objects : (n) (طبیعیات) ملموسات؛ مادّہء اجسام -

Tangibleness : (n) دیکھو Tangibility

Tangibly : (adv.) بیّن طور پر؛ صاف صاف؛ واضح طور پر -

Tangier : (n) (جغرافیہ) طنجہ -

Tangle : (n) [Norw. 'taangel'.] (۱) ایک قسم کا بحری نرسل ؛ تھانگ؛ قسم کائی - (۲) Laminaria جنس کی بحری گھاس ؛ جلبک دریائی کی ایک قسم -

Tangle : (n) [f. Tangle. (v).] (۱) کلجھٹی؛ الجھاؤ ؛ پیچ ؛ جعد مو؛ طرہء زلف؛ زلف آشفتہ - (۲) (مجازاً) پیچیدگی؛ الجھن؛ اضطراب؛ مخمصہ؛ درہمی؛ برہمی؛ آشفتگی بےترتیبی؛ گڈمڈ - (۳) دلیل؛ دعویٰ، حجت؛ قوت استدلال؛ بحث ومباحثہ؛ تصادم؛ مجادلہ -

Tangle : (n) ایک قسم کا پودا -

Tangle : (v) [a nasalized var. of obs. tagle, prob. of Scand. origin.] (۱) الجھانا ؛ الجھنا (تاروں یا بالوں کا) ؛ درہم برہم کرنا- (۲) پھانسنا؛ پھنسا دینا؛ دام میں پھانسنا؛ جال میں پکڑنا - (۳) پیچیدہ بنا دینا؛ الجھن میں ڈالنا (معاملےکو) ژولیدہ کرنا؛ آشفتہ کرنا؛ پیچیدہ کرنا - (٤) باہم وابستہ کرنا؛ خلط ملط کرنا- (٥) ٹکرانا؛ تصادم ہونا -

Tangle-berry : (n) دیکھو Dangle berry

Tangle fish : (n) دیکھو Needle-fish

Tangle head : (n) ایک سدا بہار گھاس -

Tangle net : (n) دیکھو Gill net

Tangle picker : (n) چڑیا کی ایک قسم-

Tangle root : (n) انناس کی غیرمعمولی حالت جس میں اس کی جڑیں اصلی حالت پر نہیں رہتی ہیں بلکہ جڑ کے تنے کے چاروں طرف لپٹ جاتی ہیں (زمین کے اندر بڑھنے کے بجائے)-

Tangle-tail : (n) پتھر بیل؛ ایک قسم کی بیل جو عموماً چٹانوں اور دیواروں پر چڑھتی ہے -

**Tangle wrack : (n)** ایک قسم کی دریائی گھاس جو بطور کھاد استعمال ہوتی ہے۔

**Tangled : (a)** (۱) پیچیدہ؛ آشفتہ؛ الجھاہوا ۔(۲) بہت زیادہ پھنسا ہوا؛ انتہائی بے ترتیب ۔

**Tangled affair : (n)** پیچیدہ معاملہ؛ الجھا ہوا مسئلہ ؛ کار غامض۔

**Tangled hair : (n)** ژولیدہ بال؛ آشفتہ مو ۔

**Tanglefoot : (a)** (۱) پاپیچ ؛ پاؤں پھانسنے یا الجھانے والا ۔

**Tanglefoot : (n)** چیز پاگیر؛ وہ چیز جس سے پاؤں پھنس جائے؛ ( خصوصاً امریکا عامیانہ) گھٹیا ؛ نیز وہسکی؛ شراب؛ منشیات؛ مقوی مشروب کی ایک قسم۔

**Tanglement : (n)** پیچیدہ حالت؛ الجھاؤ کی حالت؛ ابتر ہونے کی حالت۔

**Tanglesome : (a)** پیچیدہ؛ الجھا ہوا ۔

**Tangling : (n)** پیچیدگی؛ آشفتگی؛ الجھن ۔

**Tanglingly : (adv.)** پیچیدگی کے طور پر؛ الجھن کے ساتھ۔

**Tangly : (a)** جلبك دریائی سے بھرا ہوا ۔

**Tangly : (a)** درہم برہم؛ پیچیدہ؛ ژولیدہ؛ الجھا ہوا ۔

**Tango : (n) [Amr.-Sp.]** تانگو؛ رقص تانگو؛ ہسپانوی یا جنوبی امریکا کا ایک رقص یا ناچ؛ اس رقص کی موسیقی ۔

**Tango : (v)** تانگو رقص کرنا ۔

**Tangoreceptor : (n)** (حیوانیات) لمس حساسہ ۔

**Tangram : (n) [Origin obsc.]** چینی گورکھ دھندا جس میں ایک مربع کے سات ٹکڑوں سے طرح طرح کی شکلیں بنتی ہیں۔

**Tangue : (n) [Malagasy, tandeke.]** مڈغاسکر کا ایک دودھ پلانے والاجانور جو سیہی سے مشابہ ہوتا ہے اور کیڑے کھاتا ہے ۔

**Tangun : (n)** (حیوانیات) تبت اور بھوٹان کا ٹٹو؛ تانگن (عام طور پر ابلق یا چتکبرا)۔

**Tangy/Tangey : (a)** تیز بو والا؛ تیز مہك والا؛ تیز ۔

**Tanha : (n) [Pali, 'Tanha' f. Skt. 'trsna'.]** زندہ رہنے کی شدید خواہش؛ تمنا ۔

**Tania/Tan(n)ier : (n) [Tupi. 'tana'.]** Caladium جنس کا ایک پودا۔

**Tanist : (n) [Ir. and Gael. 'tanaiste'.]** (تاریخ) (قلطی یا کلٹی Celtic رئیس کا ) ولی عہد جو عموماً اس کے خاندان کا سب سے قوی بالغ شخص ہوا کرتا تھا اور رئیس کی زندگی ہی میں اس کا انتخاب ہوا کرتاتھا۔

**Tanistry : (n)** (قدیم آئرستان میں) وارث کے انتخاب کا ایک طریقہ جس میں جاگیردار کے فوت ہوجانے پر اس کے سب سے بڑے اور لائق لڑکے کو اہل خاندان وارث منتخب کرتے تھے ۔

**Tank : (n) [L.'stagnum'.]** (۱) ٹنکی ؛ حوضك؛ (جغرافیہ) تالاب؛ حوض؛ دھات وغیرہ کا بہت بڑا ظرف جس میں پانی یا گیس وغیرہ بھری رہے۔(۲) (موسیقی) تانك ؛ ٹانك ۔ (۳) انجن کا وہ علاحدہ حصہ جس میں پانی بھرلیتے ہیں ؛ ٹنکی ؛ حوض ۔ (٤) (جزائر شرق الہند) ذخیرۂ آب؛ تالاب (خصوصاً مصنوعی جس میں پانی محفوظ رکھاجا سکے) ۔(٥) جہاز کا وہ خانہ جس میں تیل ؛ پانی وغیرہ جمع کر کے رکھتے ہیں ۔ (٦) (کار، ٹرك، ہوائی جہاز میں) وہ حصہ جس میں تیل رہتاہے ۔

**Male tank/Female- :** بڑے اور چھوٹے قسم کا ٹینك ۔

**Tank : (n)** (فوج) جنگی آہن پوش گاڑی جس میں آدمی اور توپیں وغیرہ ہوتی ہیں ؛ ٹینك ؛ قلعہ رواں ۔

**Tank : (v)** حوض، تالاب، حوضك وغیرہ میں جمع کرنا؛ ٹینك میں رکھنا؛ ٹینك میں ڈالنا ۔

**To tank (up) :** (۱) بہت زیادہ پینا (شراب)؛ پیٹ بھر کے کھانا۔ (۲) ہوائی جہاز موٹر گاڑی میں دوبارہ ایندھن ڈالنا ۔

**Tank : (n) [Imit.]** (۱) (خصوصاً انگریزی بول چال) مکا؛ وار؛ گھونسا؛ ضرب ؛ چوٹ ؛ دھماکا؛ ضرب کی آواز ۔

**Tank : (n) [f. Skt. 'Tanka']** وزن کی ایک ہندوستانی اکائی جو موتی وغیرہ وزن کرنے میں استعمال ہوتی ہے (یہ 10.15 اونس کے مساوی ہوتی ہے)۔

Tank barge : (n) (جنگی جہاز کی) ٹنکیوں سے بھری ہوئی کشتی؛ رقیق شے (تیل وغیرہ) لے جانے کے لئے ۔

Tank car : (n) ریلوے کی گاڑی جس میں رقیق اشیاء (مثلاً پانی، تیل وغیرہ) یا گیس لے جاتے ہیں؛ وہ ویگن جس میں رقیق اشیاء (تیل، پانی وغیرہ) لے جاتے ہیں ۔

Tank cart : (n) حوض گاڑی ۔

Tank dome : (n) Tank car کے اوپر کا عمودی خانہ ۔

Tank drama : (n) (تھیٹر) ہنگامہ خیز ناٹک جس میں ڈوبتے کو بچانے کا منظر دکھانے میں سچ مچ کے حوض سے کام لیا جائے ۔

Tank engine : (n) (انجینیئرنگ) حوض دار انجن ۔

Tank farm :(n) وہ علاقہ جہاں ٹینک میں پٹرول بھرا جاتاھے ۔

Tank farming :(n) بغیر مٹی کے حوضِ آب میں پودوں کی کاشت ۔

Tank-iron-plate : (n) موٹے لوہے کی چادر جس سے ٹینک بنائے جاتے ہیں ۔

Tank-steamer : (n) اسٹیمر جس میں ٹنکی لگی ہوتی ھے رقیق اشیاء (پانی، تیل وغیرہ) لے جانے کے لئے خاص کر معدنی تیل کافی مقدار میں لے جانےکے لئے ۔

Tank-town : (n) (۱) وہ شہر جہاں ریل گاڑی پانی لینےکےلئے رکتی ھے ۔(۲) غیر اہم چھوٹا شہر ۔

Tank-truck : (n) ٹرک جو نفت کش گاڑی کےطور پر استعمال ہو ۔

Tank-turnip : (n) بڑی قسم کا شلجم ۔

Tank-wagon : (n) گھوڑے سے کھینچی جانے والی گاڑی جو نفت کش گاڑی کے طور پر استعمال ہو ۔

Tank-worm : (n) ایک پتلا استوانی شکل کا کیڑا جو ہندوستانی تالابوں کی کیچڑ میں رہتا ھے ۔

Tanka/Tankia/Tanchia : (n) [Chinese-tan+Cantonese, ka in South Mandarin kia 'North Mandarin, 'chia'.] کینٹن (Canton) میں کشتیوں میں رہنےوالے لوگوں کی آبادی ۔

Tanka : (n) [Jap.] پانچ اشعار کی مختصر جاپانی نظم ۔

Tanka : (n) [Tibetan thanka.] تبتی مذہبی تصویریں (زربفت پر بنی ہوئی) جو جلوسی جھنڈے کے طور پراستعمال ہوتی ہیں ۔

Tanka boat : (n) کینٹن کی کشتی جس میں لوگ رہتے ہیں ۔

Tankage : (n) (۱) ذخیرہ سازی؛ حوض بھرائی؛ حوض وغیرہ میں جمع کرنے کی اجرت ۔ (۲) حوض کی مکعب وسعت یا گنجائش (آب)؛ سمائی ۔ (۳) ایک قسم کی کھاد جو چربی سے نکالتے ہیں؛ پیہ کھاد؛ کھاد چربی ۔

Tankard : (n) [Du. 'Tanckaert.] آفتابہ؛ بڑا آبخورا؛ بڑا سا ڈھکن دار پیالہ (خصوصاً چاندی یا جست کا) جس میں شراب پی جاتی تھی ۔

Cool tankard : شراب، پانی اور عرق لیموں کا شربت ۔

Tankard-turnip : (n) (نباتیات) ولایتی شلغم یا شلجم جس کی جڑ بڑی اور عموماً زمین کے اوپر تک نکلی ہوتی ھے ۔

Tanked : (a) مخمور؛ مست؛ پئے ہوئے (شراب) ۔

Tanker : (n) (۱) حوض دار؛ روغن بردار؛ تیل بردار (جہاز) جس میں تیل بھرنے کا حوض بنا ہوتا ھے؛ (بحری) حوض دار جہاز؛ نفت کش گاڑی؛ پٹرول لےجانے والی گاڑی؛ آٹوموبیل نفت کش ۔ (۲) مسلح فوجی دستے کی زرہ پوش شاخ کا ایک فرد؛ ٹینک چلانے والا فوجی ۔ (۳) ہوائی جہاز جس میں ایندھن کی بڑی ٹنکیاں لگی ہوتی ہیں اگلے ہوائی اڈوں پرایندھن لےجانے کے لئے یا دوبارہ (وقت ضرورت) ایندھن بھرنے کے لئے ۔

Road Tanker : تیل، پانی یا دوسری رقیق اشیاء کی ڈھلائی کرنے والی گاڑی ۔

Rail Tanker : خاص ویگن جس میں تیل وغیرہ کی ریلوے سے ڈھلائی ہوتی ھے ۔

Tankettie : (n)[tank+ette] چھوٹا فوجی ٹینک ۔

Tanking : (n) بھرنا؛ رکھنا ۔

Tannage : (n) (۱) دباغی؛ دباغی کا ہنر یا عمل؛ دباغی کا ماحصل ۔(۲) دباغ خانہ ۔

Tannate : (n) ٹینن کا نمک؛ ملح مازو ۔

Tanned : (a) (۱) دباغی شدہ؛ کمایا ہوا (چمڑا) ۔(۲) تیز سبز رنگ کا ۔

Tanner : (n) [OE. 'tannere'.] (معاشیات) دباغ؛ کھٹیک ۔

Tanner : (n) [Origin obsc.] (عامیانہ) چھ پینس کا سکہ ۔

Tannery : (n) (۱) دباغ خانہ؛ وہ مقام جہاں چمڑے کی دباغی ہوتی ہے یا چمڑا کمایا جاتا ہے؛ کارخانہء دباغت ۔(۲) دباغی ۔

Tannic : (a) شاہ بلوط کی چھال کا؛ کسّے کا؛ مازوئی ۔

Tannic acid : (n) مازو کا تیزاب؛ کسّے کا تیزاب، تینن کا تیزاب جو چمڑا کمانے اور دواؤں میں کام آتا ہے ۔

Tanniferous : (a) مرکب جس میں تینن کا جز کم اور آکسیجن وغیرہ زیادہ ہو ؛ مازودار؛ تینن دار ۔

Tannin : (n) [Fr. 'tanin'.] (۱) (کیمیا) تینن؛ کسّا؛ جوہر مازو ۔ (۲) (کیمیا) مازو کا تیزاب ۔

Tanning : (a) دباغی؛ چرم سازی ۔

Tannish : (a) کسی قدر دباغت شدہ (چمڑا) ۔

Tanno-: سابقہ بمعنی "جوہر مازو" ۔

Tannocaffeic acid : (n) دیکھو Caffetannic acid

Tannogallic : (a) دیکھو Gallotannic

Tannoid : (a) تینن نما؛ تینن جیسا؛ مازونما ۔

Tannoid : (n) تینن نما چیز ۔

Tanrec/Tenrec : (n) [Fr. 'tanrec'.] تینرک؛ مڈغاسکر کا ایک دودھ پلانے والا جانور جو سیہی سے مشابہ ہوتا ہے اور کیڑے کھاتا ہے ۔

Tansy : (n) [OFr. 'tanesie'.] تینزی؛ ایک خوشبودار بوٹی جس کے پھول زرد اور پتیاں کڑوی اور دندانے دار ہوتی ہیں (دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہے اور کھانے میں ڈالی جاتی ہے)؛ (نباتیات) قرنفل ۔

Tantalate : (n) [f. Tantalum+-ATE.] (کیمیا) ٹنٹالک ایسڈ کا؛ نمک ؛ طنطلوم کا نمک؛ ٹنٹالیٹ ۔

Tantalic : (a) طنطلوم سے نکالا ہوا؛ طنطالم کا ۔

Tantalic acid : (n) (کیمیا) طنطلوم کا تیزاب ۔

Tantalite : (n) [G. and Sw. tantalit'.] (کیمیا) ٹنٹالائٹ ۔

Tantalization : (n) (۱) ترسانا یا ترسایاجانا ۔(۲) (نفسیات) بیم و رجا ۔

Tantalize : (v) [f. Tantalus+-Ize] (۱) ترسانا (امید میں یا لالچ دے دے کر) ؛ ستانا ؛ کلپانا ؛ آزار دینا ، پہنچانا؛ ناامید کرنا؛ سخت اذیت دینا؛ شدید تکلیف کا باعث ہونا؛ ناک میں دم کر دینا (وعدہ کر کے یا امید بندھا کر) ۔ (۲) (مجازاً) مصنوعی یا بناوٹی شکل میں تکلیف دینا؛ تنگ کرنا؛ دق کرنا ۔

Tantalizer : (n) ستانے والا؛ بیم و رجا میں رکھنےوالا؛ تکلیف دینے والا ۔

Tantalizing : (a) بیم ورجا میں رکھنے والا؛ ستانے والا؛ آزار دہندہ؛ تکلیف دہ؛ اشتعال انگیز؛ مضحکہ خیزی سے دق کرنے والا ۔

Tantalizingly : (adv.) ترساتے ہوئے؛ بیم ورجا میں رکھتے ہوئے ۔

Tantalous : (a) [f.next +-ous] (کیمیا) ایسے مرکب کے لئے استعمال ہوتا ہے جس میں ٹنٹالم زیادہ ہوتا ہے ۔

Tantalum : (n) [L.] ٹنٹالم ؛ ایک کمیاب دھات جو برقی چراغوں کے موصل کے طور پر استعمال ہوتی ہے؛ (کیمیا) طنطلوم ۔

Tantalum lamp : (n) طنطلوم لیمپ ۔

Tantalus : (n) [Gr. (taniaos)] (۱) ٹنٹالوس؛ یونانی افسانوں میں ذیوس (Zeus) دیوتا کا بیٹا جو ٹھڈی تک پانی میں کھڑا ہے مگر جب پانی پینے کے لئے وہ جھکتا ہے تو پانی نیچے اتر جاتا ہے؛ اسی طرح پھلدار شاخیں اس کے اوپر لٹکی رہتی ہیں مگر ہمیشہ اس کی گرفت سے دور ہو جاتی ہیں ۔(۲) (طیرانیات) جنس جنگلی لقلق؛ لقلق امریکی ۔(۳) بوتلوں کی کھلی الماری جس میں ایک سلاخ لگی ہوتی ہے اورجسے مقفل کرنے کے بعد بھی بوتلیں اس کے باہر سےنظر آتی ہیں ۔

Tantalus-cup : (n) (کھلونا) کاس طنطالوس؛ ایک طرح کا کھلونا جس میں انسانی تصویر کی جھکنے اور اٹھنے سے سیفن کا اصول سمجھایا گیا ہے ۔

Tantamount : (a) [It. 'tanto montare'.] مساوی؛ برابر؛ مرادف؛ مترادف؛ معادل۔

Tantara/Tantarara/Tarantara/Taratantera : (n) [Echoic.]
(۱) بگل یا ترم کی آواز؛ ترئی یابگل کا بجنا ۔
(۲) بگل کی طرح کی آواز ۔

Tantarabobus : (n) (انگریزی بول چال) هوّا؛ بچوں کو ڈرانے والی عجیب الخلقت شے ۔

Tantaric : (a) (فلسفه) تنتری ۔

Tanti : (interj) [L.] اتنی قیمت کا ؛ ارے اتنے کا ؛ ایسی قیمت ۔

Tanti : (n) [Skt.] آسام اور بنگال کا ہندو جولاہا ۔

Tantieme : (n) [Fr.] بونس؛ نفع کافی صد حصه؛ انعام ۔

Tantivy : (adv.) [Origin Unkn.] (قدیم) تیزی سے؛ جلدی سے تندی کے ساتھ۔

Tantivy : (n) (۱) شکاریوں کی آواز؛ زفیل ۔ (۲) دوڑ؛ جھپٹ تیزگام ۔ (۳) چارلس دوم اور جیمس دوم کے زمانے میں رومن کیتھولک کا عرفی نام ۔

Tantivy : (a) تیز؛ تیزی کا؛ زود ۔

Tanto : (adv.) [L. 'tantum.'] (موسیقی) اتنا؛ ایں قدر ۔

Allegro non Tanto : اتنا زیادہ تیزنہیں؛ زورسےلیکن اتنا زیادہ زورسے نہیں ۔

Tantony : (n) [Shortened form of St. Anthony] انتونی مقدس ۔

Tantony bell : (n) (مجازاً) کلیسا کا چھوٹا ناقوس؛ زنگ دستی ؛ ہاتھ گھنٹی ۔

Tantony pig : (n) جھول کا سب سے چھوٹا سُور ۔

Tantra : (n) [Skr.] تنترا؛ سنسکرت کی مقدس کتابیں جن میں زیادہ تر سحر و نیز نجات کا ذکر ھے ۔

Tantrism : (n) تنترو کے نظریات ۔

Tantrist : (n) تنتری ؛ تنتروں کا معتقد ۔

Tantrum : (n) [Origin Unkn.] (نفسیات) غضب؛ خشم؛ غیظ ؛ قہر؛ جذبہء غضب؛ کج خلقی ۔

Tao : (n) [Tag.] (فلپائن) آدمی؛ کسان ۔

Taoiseach : (n) [Ir Gael.] (آئرستان) وزیر اعظم؛ پرائم منسٹر ۔

Taoism : (n) [Chinese tao+ism] مذہب تاؤ؛ چینی حکیم لاؤتنزے کا مذہب یا شریعت جس کا تقریباً ۵۰۰ ق ۔ م میں آغاز ھوا ۔

Taoist/Taoistic : (a) مذہب تاؤ کا یا اس سے متعلق ۔

Taotai : (n) [Chinese tao+tai] تاؤ کا افسر ۔

Tap : (n) [OE.'taeppa'.] (۱) ٹونٹی، جس سے پیپے میں سے شراب وغیرہ نکالیں؛ ٹیپ (امریکا) شراب وغیرہ کے پیپے کا نلکا ۔ (۲) ڈاٹ ؛ ٹھینٹی ۔ (۳) (شراب کی خاص قسم کی) کشید ۔ (٤) (بول چال) شراب کا کمرہ (کلال خانےیا ہوٹل میں) ۔ (۵) (انجینیئرنگ) بزال؛ درپیچ تراش؛ جس سے کسی چیز کے اندر چوڑیاں یا پیچ بنائے جائیں ۔ (٦) (مجازاً) خاص قسم کا زور؛ خاص قسم کا لہجه ؛ خاص قسم کی چیز (بول چال) ۔ (۷) (میکانیات) دھاگا کاٹنے کا آلہ ۔ (۸) برف کی قلم۔

On (in) tap : خود ہی استعمال کے لئے تیار؛ آمادہ ۔

On tap : (۱) ڈاٹ لگا ہوا (پیپا) سوراخ دار ۔ (۲) (شراب) ڈاٹ دار پیپے میں که جب چاہیں نکال لیں ۔ (۳) (خصوصاً) (ٹریژری بل) مخصوص شرح پر جب اور جس طرح چاہیں حاصل کرلیں ۔

Tap : (v) [OE. 'toeppian'.] (۱) کاگ یا ڈاٹ لگانا (پیپے میں) ۔ (۲) برمانا؛ چھیدنا؛ سوراخ کرنا (پیپے سے شراب وغیرہ لینے کےلئے ) پیپے سے چھید کرکے نکالنا (شراب) ۔ (۳) (جراحی) پیپ نکالنا؛ مواد نکالنا (اس غرض سے عمل جراحی کرنا) ۔ (٤) رس لینا (درخت کی شاخ میں سوراخ کر کے) ۔ (۵) پھیل جانا؛ تعلقات پیدا کرنا؛ کاروبار پھیلانا (کسی علاقے میں) ۔ (٦) رجوع کرنا؛ درخواست کرنا (کسی شخص سے کسی کام کے لئے) ۔ (۷) چھیڑنا (کسی مضمون کو) ۔ (۸) برقی رو کا رخ بدل دینا (برقی پیام اڑا لینے کی غرض سے) ۔ (۹) چوڑیاں بنانا؛ پیچ بنانا (کسی چیز کے اندر) یا بولٹ (Bolt) کو پیچ میں تبدیل کرنا ۔ (۱۰) باہر نکالنا؛ شیرہ نکالنا ؛ مائع نکالنا ؛ ٹیپ سے نکالنا؛ نکالنا اور کم مقدار میں بیچنا۔ (۱۱) تقاضا کرنا ۔

(۱۲) ( رقص میں ) زمین پر پاؤں پٹکنا ۔ (۱۳) (عامیانہ) ناک سے خون نکالنا ، کھینچنا ۔ (۱٤) (مجازاً) کھولنا؛ واکرنا؛ چیرنا؛ پھاڑنا؛ داخل ہونا؛ ٹکڑے ٹکڑے ہونا ؛ استعمال کرنے لگنا ۔ (۱۵) (پودے کو) جڑ کے اصلی حصے سے اکھاڑ دینا ۔

To tap one's claret : اس طرح مارنا کہ ناک سےخون بہنےلگے؛ ناک سے خون بہانا؛ ناک پر گھونسہ مارکر خون نکال دینا ۔

Tap : (v) [ME. 'tappin'.] (۱) کھٹ کھٹانا؛ کھٹ کھٹ کرنا ۔ (۲) کسی چیز پر (پاؤں یا ہاتھ کو) ہلکے سے مارنا؛ دھم دھم کرنا؛ ٹھوکنا (ماتھا) ۔ (۳) کھٹ سے مارنا (against کے ساتھ) ۔ (٤) دستک دینا ( دروازے پر ) تھپکی دینا ( at کے ساتھ ) ۔ (۵) (امریکا) جوتے کی ایڑی پر چمڑا لگانا ۔

Tap : (n) [ME. 'tappen'.] (۱) دستک؛ تھپکی؛ کھٹ کھٹ کی آواز ۔ (۲) (جمع میں) کھانے کی گھنٹی یا پکار ۔ (۳) (امریکا) (چھاؤنی میں رات کے وقت روشنی بجھانے کی) نوبت یا نقارہ ۔ (٤) چمڑے کا ٹکڑا (جوتے کی ایڑی میں لگانے کو)؛ لوہے کا ٹکڑا (جس سےجوتے کی ایڑی کو مضبوط کیاجائے) ۔

To tap-tap : بار بار تھپکی دینا ۔

Tap-bolt : (n) معمولی پیچ؛ سرا دار پیچ ۔

Tap borer : (n) برما، جس سے پیپے میں سوراخ کرتے ہیں ۔

Tap-dance : (n) دیکھو Step dance

Tap-dancer : (n) اسٹیپ ڈانس (رقص) کرنے والا ۔

Tap-dancing : (n) پاکوبی؛ ایشیائی طرز کا رقص جس میں پیر زمین پر مارتے جاتے ہیں ۔

Tap holder : (n) فیتہ گرفت کرنے کا ایک آلہ یا مشین ۔

Tap-hole : (n) (۱) پیپے کا سوراخ ؛ حوض کا سوراخ (جس میں ڈاٹ لگا دیا جائے) ۔ (۲) گلخن کا چھوٹا سوراخ جس سے دھات اور اس کا میل باہر نکلتا ہے ۔

Tap-house : (n) (۱) مےخانہ؛ شراب خانہ ۔ (۲) کسی سرائے کا شراب کا کمرہ ۔

Tap-lash : (n) (۱) (بول چال) شراب کا فضلہ؛ گلاس وغیرہ کا دھوون ؛ دُرد ؛ تلچھٹ ۔ (۲) باسی ؛ پرانا یا فرسودہ شراب ۔

Tap line : (n) ضمنی ریلوے لائن ۔

Tap rate : (n) (مالیات) شرح حالیہ؛ برطانوی خزانے کے زائد تمسکات کی رائج الوقت شرح ۔

Tap-room : (n) کلال خانے یا ہوٹل میں شراب کا کمرہ ۔

Tap-root : (n) (نباتیات) اصلی جڑ؛ موسلی؛ جڑ کا اصلی یا بڑا حصہ؛ ریشہء اصلی ۔

Tap water : (n) نل کا پانی ۔

Tapa/Tappa : (n) [Com. Polynesian, 'tapa'.] جزائر بحر الکاہل (پولی نیشیا Poly nesia) کے ایک درخت کی چھال جس سے کپڑے ، چٹائیاں وغیرہ تیار کرتے ہیں؛ ٹاپا چھال ۔

Tapa cloth : (n) ٹاپا چھال کے کپڑے ۔

Tapa mat : (n) ٹاپا چھال کی چٹائی ۔

Tapas : (n) (دینیات) تپسّیہ؛ ریاضت ۔

Tapayaxin : (n)[Native Mexican.] دائرہ نما سینگ دار گرگٹ ۔

Tape : (n) [Relation to OE. 'toeppan'.] (۱) فیتہ؛ پتلی سی نواڑ جس سے ناپنے یا پارسل وغیرہ باندھنے کا کام لیتے ہیں ۔ (۲) فیتے کی حد؛ فیتہ جو گھڑ دوڑ کی منزل کے ستونوں کے درمیان تنا ہوتا ہے ۔ (۳) پٹا جو کلوں میں چرخیوں پر چڑھا ہوتا ہے ۔ (٤) کاغذ کی مسلسل دھجی جس پر تار کی خبر چھپتی جاتی ہے؛ چھاپ فیتہ ۔ (۵) ناپنے کا فیتہ ۔ (٦) فیتے کی شکل کا کیڑا جو معدے کی نالی میں ہوتا ہے ؛ کیچوا ۔ (۷) (عامیانہ) شراب؛ ایک قسم کی شراب (Gin) جو غلے سے بنتی ہے ۔ (۸) دیکھو Magnetic tape نیز ٹیپ پر ریکارڈنگ ۔

I have got you taped : میں نے بھانپ لیا ہے کہ تم کس قسم کے آدمی ہو اور کیا چاہتے ہو ۔

Red tape : دفتری کھس کھس؛ دفتری طوالت ؛ دفتر پرستی ۔

To breast the tape : (مجازاً) دوڑ جیتنا؛ فیتہ جا لینا ۔

White tape : ایک قسم کی شراب (Gin) ۔

Tape : (v) [f. prec.] (۱) فیتہ لگانا یا باندھنا ؛ نواڑ سے باندھنا ۔ (۲) (اوراق فیتے سے) جوڑنا ، شیرازہ بندی کرنا ؛ فیتے سے کتاب کو جوڑنا ۔ (۳) (عامیانہ) (کسی شخص کو دیکھ کر) بھانپ لینا (کہ کس قسم کا آدمی ہے) فیتے سے ناپنا؛ اندازہ لگانا (میٹر یا فیتے سے)؛ پیمائشی فیتے سے اندازہ لگانا ۔ (٤) Magnetic tape پر ریکارڈ کرنا ۔

To have (a person) taped : کسی شخص کو جانچنا ؛ کسی شخص کا اندازہ لگانا ۔

Tape-fish : (n) دیکھو Ribbon - fish

Tape-grass : (n) دریائی پودا(جس کی پتیاں گھاس نما ہوتی ہیں)۔

Tape-line : (n) ناپنے کا فیتہ؛ پیمائشی فیتہ؛ سروے فیتہ ۔

Tape-machine : (n) (۱) (تلغرافی) خود نگار تاربرقی؛ آلہ برقیہ نگار؛ ٹیپ مشین ۔ (۲) ٹیپ ریکارڈر ۔

Tape-measure : (n) ناپنے کا فیتہ؛ پیمائشی فیتہ ۔

Tape-needle : (n) فیتہ لگانے کے لئے مستاری یا سوا ؛ جوال دوز ۔

Tape-record : (v) ٹیپ ریکارڈ کرنا ۔

Tape recorded : (a) ٹیپ ریکارڈ کیا ہوا ۔

Tape recorder : (n) ٹیپ ریکارڈر؛ مقناطیسی فیتے پر آواز، تصویر وغیرہ کو ریکارڈ کرنے کا آلہ ۔

Tape recording : (n) ریکارڈ کرنے کا عمل؛ ٹیپ ریکارڈنگ؛ مقناطیسی فیتے پر ریکارڈ کرنا ۔

Tapeless : (a) بے فیتے کا ۔

Taper : (n) [OE. tapur,-or,-er'.] (۱) شمع؛ موم بتی ۔ (۲) (مجازاً) وہ چیز جس سے روشنی ہو ؛ وہ چیز جس سے ہلکی سی روشنی نکلتی ہو ۔

Taper : (n) (۱) آہستہ آہستہ تقلیل؛ گھٹائی ہوئی شے مجازاً حرکت، عمل، طاقت اور قوت میں تخفیف یا کمی (آہستہ آہستہ)؛ بتدریج کمی ۔ (۲) کوئی چیز جو آہستہ آہستہ کم ہو جائے ۔

Taper : (n) دیکھو Tadpole

Taper : (a) (۱) باریک ہونے والا؛ کم ہونے والا ۔ (۲) (اب صرف شعر یا خطابت میں مستعمل ہے) مخروطی؛ گاؤ دُم ۔

Taper : (v) (۱) (اکثر Off کے ساتھ) گاؤ دُم بنانا یا ہو جانا؛ مخروطی شکل کا بنانا یا ہو جانا ۔ (۲) پتلا ہوتے جانا ؛ کم کم باریک ہونا یا کرنا ۔ (۳) گھٹانا؛ کم کرنا؛ تخفیف کرنا؛ کوتاہ کرنا ۔

Taper holder : (n) شمع دان ۔

Taper-stick : (n) شمع دان (چھوٹی شمع دانی، موم بتی رکھنے کے لئے)۔

Taper washer : (n) (میکانیات) خار حلقہ ۔

Tapered : (a) روشن کیا ہوا؛ مومی شمع سے روشن کیا ہوا ۔

Tapered : (a) آہستہ آہستہ کم ہونے والا؛ گھٹنے والا؛ مخروطی؛ گاؤدُم ۔

Tapered dowel : (n) گاودُم کیل ۔

Taperer : (n) (۱) موم بتی اٹھانے والا (مثلاً مذہبی جلوس میں) ۔ (۲) ٹیپ کرنے والا ۔

Tapering : (n) (نباتیات) گاؤ دُم ۔

Taperingly : (adv.) اس طور پر کہ گاؤدُم ہوتا جائے ۔

Taperness : (n) مخروطی شکل؛ مخروطیت؛ نکیلاپن ۔

Taperwise : (adv.) مخروطی شکل میں ۔

Tapester : (n) پارچہ پردہ باف ۔

Tapestried : (a) شجرے منڈھا ہوا؛ مشجری ۔

Tapestry : (n)[Corruption of tapesry, tapisserie.] نقش دار پردہ؛ قالی بافت؛ موٹا بُنا ہوا کپڑا جو آرائش کے لئے دیواروں پر لٹکاتے ہیں یا غلاف وغیرہ کے کام آتا ہے؛ (ٹیکسٹائل) گل کاری؛ پھلکاری ۔

Bayeux tapestry : مرقع بایونی؛ مشجر کے لپٹے ہوئے خریطے جن پر ولیم اول کے واقعات زندگی کی تصویریں بنی ہوتی ہیں جو مقام بایو (فرانس) میں محفوظ ہیں ۔

Tapia : (n) [Sp.] مٹی، کیچڑ (دیوار کے لئے)؛ خشت؛ خصوصاً کچی اینٹ۔

Tapinocephalic/Tapeino-: [Gr tapinos+cephale'+-ic] : چپٹا چھوٹے سر والا یا اس طرح کا۔

Tapinosis : (n) [L.] (معانی، بیان) ابتذال ادبی۔

Tapioca : (n) [Pg.'tapioca'.] ٹیپو کا؛ کساوا کی سوجی؛ ایک طرح کی سوجی جو جزائر غرب الہند کے پودے کساوا (Cassava) وغیرہ سے نکالی جاتی ھے؛ (نباتیات) شجر الخبز کی سوجی۔

Tapir (n) : (a) [Tupi. 'tapira'.] تاپیر؛ خوک خرطوم دار؛ برازیل کاایک سُم دار جانور جو کچھ سوّر اور کچھ گینڈے سے مشابہ ھوتا ھے۔

Tapirine : (a) تاپیر سے متعلق۔

Tapiroid : (a) تاپیر نما۔

Tapirroid : (n) تاپیریہ۔

Tapis : (n) [late L. 'tapetium'.] (قدیم فرانسیسی) قالین (اب صرف On (upon)the tapis کے معنی میں مستعمل ھے)۔

On (upon)the tapis : (۱) زیر تجویز؛ زیرغور؛ زیر بحث۔(۲) میز پوش پر۔

To come on the tapis : زیر بحث آنا؛ معرض غور میں آنا۔

Tapotement : (n) [Fr. f. 'tapoter'.] (طب) مُکّی؛ ضرب خفیف؛ ضرب مالش؛ رگڑ؛ گِھسّا (مالش کا)۔

Tappen : (n) [Sw. and Norw.] وہ ڈاٹ جس سے جاڑے کے موسم میں بھالو کے مبرز کو بند کرتے ہیں۔

Tapper : (n) (۱) (تلغرافی) کلید دستگاہ تار برقی؛ زننده؛ کھٹکا۔(۲) (ریڈیو) اتصال توڑ۔(۳) (بول چال) دھاری دار بُد بُد۔ (٤) ہلکے سے مارنے والا (گھنٹی بجانے کے لئے)۔

Tappet : (n) کھٹکا؛ تھپکنی؛ دستکی؛ ٹیپٹ؛ مشین کا ایک پرزہ جس سے وقفے کے ساتھ حرکت پیدا ھوتی ھے۔

Tappet loom : (n) دستکی کرگھا جس میں دستکی کے زور سے ہتھوڑیاں کام کرتی ہیں۔

Russian tapestry : ایک طرح کا سن پاکتان جس کے پردے دروازے پر لٹکاتے ہیں۔

Tapestry : (v) [f. prec.] (۱) مشجر سے آراستہ کرنا؛ قالیچہ نماپردے سے سجانا ؛ منقش پردے سے آراستہ کرنا۔(۲) مشجر میں نقشہ کھینچنا؛ مشجر سے کام کرنا۔

Tapestry Brussels : (n) برسلّ کا قالیچہ (غالیچہ)؛ برسلّ کا قالین۔

Tapestry-carpet : (n) برسلّ مانند غالیچہ جس کے نقش و نگار رنگین ھوں۔

Tapestry-moth : (n) بید فرش؛ کپڑوں کا ایک کیڑا۔

Tapestry-needle : (n) کشیدہ کاری کی سوئی۔

Tapestry of creation : (n) کائنات کی گلکاریاں۔

Tapestry-stitch : (n) کشیدہ کاری کا ٹانکا۔

Tapestry velvet carpet : (n) برسلّ قالین کی طرح بنا ھوا مخملی قالین۔

Tapestry-weaving : (n) ٹیپسٹری کی بُنائی؛ٹیپسٹری بُننے کا ایک طریقہ۔

Tapestry-work : (n) دیکھو Tapestry

Tapetal : (a) (حیوانیات) حریری۔

Tapeti : (n) [Tupi.] برازیلی خرگوش۔

Tapetum : (n) [late and med. L.for L. 'tapete'.] (۱) (تشریح) جانوروں کی آنکھ کی مشیمہ نما جھلّی کا ایک حصہ جو چمکتا ھے؛ (حیوانیات)عکاّسیہ چشم حریر؛ (تشریح) صلبی ریشے۔ (۲) (نباتیات) بر حلمی خلیوں کی تہ جو تخمک دان کے استر کا کام دیتی ھے؛ تاپتم؛ بر اولین؛ بذرہ۔

Tapeworm : (n) (۱) فیتے کی شکل کے کیڑے جو آدمی اوربڑے جانوروں کی غذا کی نالی میں پائے جاتے ہیں؛ کینچوا ؛ کرم کدو؛ کدو دانہ ؛ گینڈوا۔ (۲) (مجازاً) طفیلی کیڑا۔

Tapeworm plant : (n) صدپایہ پودا۔

Taphephobia : (n) [Gr.] (نفسیات) دفن ترسی؛ زندہ دفن ھونے کا خوف۔

**Tapping : (n)** (۱) ڈاٹ لگانے کا عمل؛ ذرائع جن سے ڈاٹ لگاتے ہیں؛ دستک دینے والا - (۲) (جراحی) بزل -

**Tapping board : (n)** دستک تختہ -

**Tapping drill : (n)** (اوزار) خاکہ برما -

**Tapping key : (n)** کھٹکا کنجی؛ داب کنجی -

**Tappit : (a)** (اسکاتستانی) کلالہ دار؛ تاج دار؛ کاکل دار؛ کلغی دار -

**Tappit hen : (n)** (۱) کلغی دار مرغی؛ چوٹی دار مرغی - (۲) پینے کا پیالہ (برتن) جس کے ڈھکن پر کلغی کی تصویر بنی ہوتی ہے -

**Tapster : (n) [OE.'taeppstre'.]** شراب فروش جو ہوٹل یا شراب خانے میں (ٹونٹی دار پیپے سےنکال کر) شراب بیچتا ہے؛ ساقی؛ نوشابہ گزار -

**Tapstress : (n)** شراب بیچنے والی ؛ ساقن ؛ زنِ نوشابہ فروش -

**Tapu : (n)** دیکھو Taboo

**Tar : (n) [OE. 'teru'.]** (۱) تارکول؛ قیر؛ کول تار؛ گندہ بروزہ؛ قطران - (۲) (مجازاً) حبشی اور سیاہ فام نسل کےخون کی آمیزش - (۳) جہاز کا ملازم؛ ملاح -

A touch of the tar-brush : (مجازاً) حبشی خون کی آمیزش (جو رنگ سے ظاہر ہو) -

**Tar : (v) [OE. teoru, teorw'.]** (۱) تارکول سے ملنا؛ تارکول لگانا - (۲) میلا کرنا؛ گندا کرنا؛ آلودہ کرنا (تارکول سے) -

To tar and feather : بدن پر تارکول پھیر کر پر چپکا دینا؛ (بطور سزا امریکا میں) -

To tar with the same stick (or brush) : ایک ہی طرح کےاشتباہات کا ہونا؛ ایک ہی طرح کی بیہودہ صفات کا ہونا؛ (ایک شخص میں) اس قسم کے عیوب موجود ہونا (جیسے دوسروں میں ہوں)؛ ایک ہی تھیلے کے چٹے بٹے ہونا -

**Tar acid : (n)** تارکول سے نکالا ہوا ایسڈ؛ کول تار ایسڈ -

**Tar-acid oil : (n)** کول تار ایسڈ کا تیل -

**Tar-barrel : (n)** بشکہ قیر؛ تارکول کا پیپا -

**Tar-board : (n)** مضبوط دفتی جو جلد ساز استعمال کرتے ہیں -

**Tar-brush : (n)** (۱) تارکول پھیلانے یا ملانے کا برش - (۲) (مجازاً) حبشی اور ہندوستانی نسل کی مخلوط قوم -

A dash or touch of the tar-brush : (مجازاً) حبشی اور ہندوستانی خون کا (چہرے کے رنگ کے لحاظ سے) -

Knight of the tar-brush : جہازراں ؛ ملاح -

**Tar-macadam : (n)** (۱) سڑک بنانے کےلوازمات جس میں ٹوٹے ہوئے پتھر، کنکر لوہے کے ٹکڑے، تارکول وغیرہ شامل ہیں - (۲) (سڑک کوٹنے کی) تارکولی روڑی؛ کول تار ملے ہوئے پتھر وغیرہ کے ریزے -

**Tar-water : (n)** (۱) آب قیر جو دوا میں مستعمل ہے - (۲) تارکول امونیا ملا ہوا پانی جو گیس بنانے میں حاصل ہوتا ہے -

**Tara : (n)** نیوزی لینڈ کا ایک بڑا فرن درخت جو ترکاری کے طور پر استعمال ہوتا ہے؛ تارافرن -

**Taradiddle/Tarradiddle : (n)** (بول چال) دروغ؛ جھوٹی‌بات ؛ بے پر کی بات؛ گپ؛ گڑھنت -

**Tarantas : (n) [Russ. 'tarantas']** چار چکے والی روسی مسافر گاڑی؛ طرنطاس؛ روسی بگّی؛ چوپہیا (گاڑی) -

**Tarantella-elle : (n) [It dim. formation from 'Taranto'.]** (۱) ترنتیل؛ چك پھیر رقص (جنوبی اٹلی کا) جو پہلے جنونِ رقص (رقص مانیا) کا علاج سمجھا جاتا تھا پندرھویں صدی عیسوی میں - (۲) گت؛ موسیقی (جو اس رقص کے ساتھ ہوتی ہے) -

**Tarantism : (n) [mod. L.'tarantismus'.]** (طب)ناچ مانیا؛ جنونِ رقص؛ ناچ روگ (جو لوگوں کے خیال میں تارنتو کی مکڑی کے کاٹنے سے ہو جاتا تھا) -

**Tarantula : (n) [L.'tarantum'.]** (۱) جنوبی یورپ کی ایک بڑے قسم کی مکڑی (خصوصاً شہر Toranto کی)؛ رتیل - (۲) تارنتو کی مکڑی جس کے متعلق یہ کہا جاتا تھا کہ اس کے کاٹنے سے ایک قسم کا جنون ہوجاتا تھا جس میں انسان ہر وقت ناچتا رہتا ہے - (۳) مکڑی کی بعض اور قسموں کے نام ؛ شبّت ؛ شبت -

**Tarantula-hawk/-killer : (n)** بھڑ کی مختلف قسموں کے نام ؛ زنبور کی ایک قسم جو رتیل کو شکار کرتا ہے۔

**Tantular : (a)** رتیل مکڑی کا؛ مکڑی کا سا۔

**Tarantulate : (v)** جنون رقص سے متاثر ہونا؛ جنون رقص میں مبتلا ہونا۔

**Tarantulated : (a)** (۱) رتیل گزیدہ ۔(۲) جنونِ رقص میں مبتلا۔

**Tarata/Taratah : (n)** نیوزی لینڈ کا ایک سدا بہار چھوٹا درخت۔

**Taratantara/Tarantara : (n) [Echoic.]** قرنا یا ترم کی آواز؛ دھوتو تو؛ دھوتو۔

**Taraxacin : (n) [f. next+IN]** (کیمیا) عصارہ٭ تلخ؛ ایک تلخ بلوری مادہ جو گل قاصدی سے حاصل ہوتا ہے۔

**Taraxacum : (n) [med.L.]** (۱) (نباتیات) گلِ قاصدی؛ ککروندا؛ دندانہ دار پتوں والے درختوں کی بعض قسموں کا نام جن میں ککروندا بھی شامل ہے؛ شیر دندان ۔ (۲) تارا کیسکم؛ کاسنی زرد؛ ایک دوا جو شیر دندان سے حاصل ہوتی ہے (جو جگر کی بیماریوں میں مقوی دوا کا کام دیتی ہے)۔

**Tarazed : (n)** (علم النجوم) طائرالصید (ستارہ)۔

**Tarboosh/Tarbush/Tarboush : (n) [Arab. 'tarbush']** طربوش : اونچی باڑ کی ترکی ٹوپی؛ ایک قسم کی لال ٹوپی۔

**Tardamente : (adv)** (موسیقی) آہستہ آہستہ؛ بآہستگی؛ ہولے ہولے۔

**Tardenoisian : (a)** (آثار قدیمہ) عہد حجر وسطیٰ کا؛ حجر الوسطیٰ (تاردینوا جس کی نسبت سے یہ لفظ بنا ہے؛ فرانس کا ایک مقام جہاں اس عہد کے آثار موجود ہیں)۔

**Tardigrade : (a) [L.'tardigradus'.]** (۱) (حیوانیات) آہستہ خرام (جانور)؛ آہستہ آہستہ جانے والا یا چلنے والا؛ کاہل الوجود؛ آرام طلب ۔(۲) سینہ یا جانورسے متعلق۔

**Tardigrade : (n)** (۱) دودھ پلانے والا ایک جانور جس کے پیر پنجوں کی طرح ہوتے ہیں اورزیادہ تر درختوں میں رہتا ہے؛ جانورتنبل ۔ (۲) دیکھو Water bear ۔ (۳) آہستہ خرام جانور۔

**Tardigradous : (a) [f. L.'tardigradus'+. -ous.]** (حیوانیات) بطئی السیر؛ آہستہ خرام (جانور)۔

**Tardily : (adv.)** آہستگی سے؛ آہستہ آہستہ؛ سُستی سے؛ بہ تعویق؛ تاخیر سے ؛ہچکچاتےہوئے؛رکتے ہوئے۔

**Tardiness : (n)** سُستی؛ تاخیر؛ تعویق؛ تامل؛ ہچکچاہٹ۔

**Tardive : (a)** (شاذ) سست ہونے والا؛ کُند کرنے والا؛ بطی۔

**Tardle : (n)** طرہ٭ زلف؛ جعد مو ؛ چین و شکن گیسو۔

**Tardo : (a) [f. L.'tardus'.]** (موسیقی) آہستہ آہستہ ؛ بآہستگی۔

**Tardy : (a) [Fr. 'tardif,-ive.']** (۱) سُست؛ کند؛ تُبل ؛ کام میں دیر کرنے والا ۔ (۲) دیر میں آنے یا واقع ہونےوالا؛ دیر کا؛ بعد از وقت، جس میں تاخیر یا تعویق ہوگئی ہو؛ جو وقت پر کام نہ کرے ؛ پھسڈی (جو پیچھے رہ جائے) ۔ (۳) متاملّ؛ ہچکچانے والا (کسی کام کےکرنے میں) تامل کا (انداز)؛ نارضامند؛ بےدل۔

**Tardy : (quasi-adv.)** بعد از وقت؛ دیر سے؛ بادرنگ۔

**Tare : (n) [origin obsc.]** مونٹھ کی قسم کا دانہ (جو چارے کے کام آتا ہے) : (نباتیات) مونٹھ ؛ تلخہ؛ ویچ؛ ایک قسم کا پھل دار پودا جو خودرو بھی ہے اور جس کی کاشت بھی ہوتی ہے (عموماً چارے کے طور پر استعمال کےلئے)۔

**Tare : (v) [Arab. 'tarhah'.]** (۱) دھڑا؛ ویگن یا ظرف کاوزن جو مال کے وزن سے کم کر دیا جائے؛ گردا کٹوتی۔ (۲) موٹر گاڑیوں کا اصلی وزن جس میں تیل وغیرہ شامل نہ ہو یا وزن صحیح ۔(۳) (کیمیا) دھڑا؛ وزن ظرف۔

**Tare : (v)** دھڑا نکالنا؛ گردا معلوم کرنا؛ دریافت کرنا (وزن ظرف)؛ پتا چلانا (اصلی وزن)۔

**Tare and tret :** حساب کا قاعدہ جس سے اصلی وزن اور دھڑا نکالتے ہیں (وزن) ظرف ومظروف۔

**Tared : (a)** اصلی وزن (پتا چلایا ہوا)۔

**Tarfa** : (n) (tarfa) [Arab. 'tarfa'.] ایک قسم کی جھاڑی جس سے گوند نکلتا ہے ۔

**Targe** : (v) [Origin unkn.] (۱) (خصوصاً اسکاتستانی) کچھ تفصیل سے سوال کرنا ؛ پوچھنا ؛ استفسار کرنا ۔ (۲) (خصوصاً اسکاتستانی) نظم وترتیب کی رعایت کرنا؛ ترتیب دینا۔ (۳) (خصوصاً اسکاتستانی) مارنا؛ سرزنش کرنا؛ تحقیر کرنا ۔

**Target** : (n) [dim. of OFr.'targe'.] (۱) (خصوصاً تاریخ) آماج ؛ سپر ہدف ؛ نشانہ؛ جس پر نشانہ لگاتے ہیں ؛ چاند ۔ (۲) (مجازاً) ہدف؛ نشانہ؛ (ملامت، طعن، پھبتی وغیرہ کا) تمسخر؛ تضحیك (کسی شخص کی) ۔ (۳) (ریل کا) چھوٹا گول سگنل؛ نیچا بتھا؛ (بھیڑ کا) اوپر کا دھڑ (گردن اور سینہ ملا ہوا) ۔ (٤) چھوٹی ڈھال ؛ سپرچہ ۔ (٥) (فوج) ہدف؛ چاند ۔ (٦) نتیجہ (مثلاً تعداد ، روپیوں کا حساب)؛ منزل مقصود؛ مقصود؛ مطمح نظر ۔ (۷) جو چیزیں سپر نما ہوں ۔ (۸) مرغ بادنما؛ سمت نما۔ (۹) ابھارنے والی چیز؛ محرك شے ۔

**Target** : (v) (۱) (امریکا) چھوٹے گول سگنل کے ذریعے ریل کی پوزیشن دینا ؛ (ریلوے) علامت دینا (مخصوص نشان کے ذریعے) ۔ (۲) نشانہ بنانا؛ ہدف قراردینا ۔ (۳) سپروار کرنا ۔

**Target-card** : (n) چاند ماری کی کتاب؛ ہدف نامہ جس میں تیر اندازی کی کیفیت درج کی جاتی ہے ۔

**Target date** : (n) مقصود حاصل کرنے کی تاریخ؛ اہم واقعہ کے لئے مقررہ تاریخ۔

**Target day** : (n) چاند ماری کا دن؛ تیر اندازی کا دن؛ نشانہ گیری کا دن؛ نشانہ بازی کا دن ۔

**Target lamp/-lantern** : (n) وہ لیمپ یا لالٹین جو ریلوے کے چھوٹے گول سگنل کے لئے استعمال ہو ۔

**Target man** : (n) (ریلوے) علامت راہ نما یا نشان دہندہ ؛ چھوٹا گول سگنل دکھانے والا ۔

**Target pistol** : (n) نشانہ بازی کا پستول ۔

**Target practice** : (n) چاند ماری؛ نشانہ گیری؛ نشانہ بازی ۔

**Target range** : (n) چاند ماری ، نشانہ بازی کے لئے مختصر علاقہ ۔

**Target rifle** : (n) نشانہ بازی کی رائفل ۔

**Targeted** : (a) سپربند؛ ڈھال لئےیا لگائے ہوئے؛ سپر مانند ۔

**Targum** : (n) [Chaldee. targum.] تفسیر تورات؛ تراجم (قدیم کلدانی یا ارمی زبان میں) ترجمہ ترگم ۔

**Targumic/-al** : (a) تفسیر تورات کے متعلق؛ ترجمنی؛ ترگم کا یا اس سے متعلق ۔

**Targumist** : (n) مفسر تورات ؛ عالم ترجمات ترگم ۔

**Targumistic** : (a) (۱) تفسیر تورات کے متعلق ۔ (۲) مفسر تورات کا۔

**Tarheel** : (n) (بول چال امریکا) شمالی کا رولینا کا باشندہ ۔

**Tariff** : (n) (It. 'tariffa'.] (۱) فہرست محاصل بحری؛ جس میں درآمد برآمد مال کے محصول کی شرح درج ہو؛ فرد محاصل؛ محصول نامہ ۔ (۲) مجموعی محاصل درآمد و برآمد (مجموعی کروڑ گیری کی مجموعی رقم) ۔ (۳) قانون محاصل؛ قانون کروڑگیری ۔ (٤) محصول درآمد یا برآمد (جو کسی مال پر لگایا جائے) ۔ (٥) شرح نامہ ؛ نرخ نامہ ؛ اجرت ، قیمت یا کرائے کی فرد ۔ (٦) (معاشیات) نرخ نامہ (ٹیکس)؛ کروڑ گیری؛ شرح نامہ؛ نرخ عوارض؛ حقوق ۔

**Hotel tariff** : شرح نامہ ہوٹل؛ ہوٹل کے اشیاء کی قیمت کی فہرست۔

**Preferential tariff** : ترجیحی کروڑ گیری؛ رعایتی کروڑگیری؛ محاصل رعایتی جو دوست دار ممالك سے لئے جائیں ۔

**Railroad or railway tariff** : ریلوئے کا شرح نامہ ؛ ریلوےکرائے کی فہرست؛ کرایہ کی فرد ۔

**Retaliatory tariff** : جوابی کروڑگیری؛ انتقامی یا جوابی محاصل (وہ محصول جو دوسرے ملك کے جواب میں لگائے جائیں جو اس نے لگائے ہیں)۔

**Tariff** : (v) (۱) محصول مقررکرنا؛ فرد محاصل بنانا؛ محصول نامہ تیار کرنا( ہر قسم کے مال کا) ؛ نرخ بندی کرنا ۔(۲) (مال کی) قیمت تشخیص کرنا ؛ آنکنا ۔ (۳) شرح نامہ کے مطابق (کسی چیز کی) قیمت مقرر کرنا ۔

**Tariff act** : (n) قانون محصولات۔

**Tariff-reform** : (n) (معاشیات) اصلاح محاصل؛ توازن محاصل (برطانیہ میں بے قید تجارت کے مخالف اپنی

تحفظی پالیسی کو اسی نام سے موسوم کرتےتھے)۔

**Tariff-reformer : (n)** محاصل کی اصلاح کرنے والا ۔

**Tariff-wall : (n)** دیوار محاصل؛ بیرونی تجارت کی روک جو بھاری محصول لگا کر پیدا کی جائے تاکہ ملک کی تجارت اس کے اندر محدود رہے ۔

**Tariffless : (a)** بغیر محصولات کے؛ شرح نامہ کے بغیر ۔

**Tarin/Terin : (n) [Fr. prob. of imit. origin]** ایک قسم کا یورپی خوش الحان پرندہ جس کا رنگ عموماً زیتون کا سا سبز ہوتا ہے ۔

**Taring : (n)** مال کے زوائد کا تخمینہ اور تخفیف ۔

**Tarish : (a)** اشک مانند؛ اشک وار؛ اشکی ۔

**Tarlatan : (n) [Fr.'tarlatane.']** باریک ململ ۔

**Tarmac: (n)** (۱) تارکول میکاڈم کا رجسٹرڈ ٹریڈ نشان ۔ (۲) کوئی سطح جو اس سے بنائی گئی ہو ۔ (۳) خصوصاً ہوائی اڈے کا "رَن وے" ۔

**Tarn : (n) [ME. 'terne'.]** (۱) (جغرافیہ) چھوٹی پہاڑی جھیل؛ پوکھر ۔(۲) (جغرافیہ) دلدل ۔

**Tarnal : (a)** (۱) (عامیانہ عموماً امریکا) مردود ؛ ملعون ؛ جہنم واصل؛ سزاوار نفرین؛ (تنفر، تحقیر یا غصے کا کلمہ) کم بخت؛ منحوس ؛ ناشدنی ۔ (۲) پرلے سرے کا؛ نہایت؛ بہت (عموماً بری صفات کے لئے)۔

**Tarnally : (adv.)** لعنت کے طور پر؛ نفریں کے ساتھ۔

**Tarnation : (n)** (عام) نفریں؛ لعنت؛ پھٹکار؛ خلود فی النار ۔

**Tarnation : (a) [Variant of damation.]** (امریکا عامیانہ) (تنفر، تحقیر یا غصے کا کلمہ) کم بخت؛ منحوس ۔

**Tarnish : (v) [Fr. 'terniss'.]** (۱) دھندلا کرنا؛ ماند کرنا؛ بےآب کر دینا؛ دھندلا یا ماند پڑجانا؛ بے رونق ہونا؛ بےرونق کرنا؛ تیرہ کرنا؛ رنگ بدل دینا؛ دو رنگ کر دینا ۔(۲) (مجازاً) نام یا آبرو میں بٹا لگانا؛ داغ لگانا؛ دھبا لگانا؛ آب وتاب یا شان کم کردینا؛ آلودہ کر دینا؛ داغدار کر دینا ۔ (۳) خراب کرنا؛ بگاڑ دینا ۔(٤) پژمردہ ہوجانا؛ مرجھا جانا؛ کمہلانا؛ رنگ اتر جانا؛ پھیکا یا ہلکا پڑجانا؛ پیلا پڑ جانا ۔

**Tarnish : (n)** (۱) تیرگی؛ عیب؛ کدورت ۔(۲) دھندلاپن؛بےآبی؛ بے رونقی ؛ داغ دھبا؛ کلنک ۔ (۳) (معدنیات) داغ، میل (جو معدنی شے پر جم جائے)۔

**Tarnish proof : (a)** بے داغ ہونے کی صلاحیت والا ۔

**Tarnishable : (a)** میلا ہو جانے والا؛ داغ پذیر؛ کدورت پذیر؛ عیب پذیر ۔

**Tarnisher : (n)** دھندلا کرنے والا؛ داغدار بنانے والا؛ بے رونق کرنے والا ۔

**Taro : (n) [Native Polynesian name.]** گرم خطوں کے بعض پودے جو " Arun " کے مانند ہوتے ہیں اور ان کی جڑیں کھانے کے کام آتی ہیں ؛ تارو؛ (نباتیات) ثوف؛ تارو؛ قلقاس؛ گوش فیل ۔

**Tarot/Taroc : (n) [It. 'tarocco.' of unkn. origin.]** (۱) تاش کا ایک کھیل جو پہلی دفعہ اٹلی میں چودھویں صدی عیسوی میں کھیلا گیا نیز پیش گوئی کے طور پر بھی استعمال ہوا؛ اٹھتریا ۔ (۲) اس تاش کا کوئی پتّا ۔

**Tarpan : (n)[Kirghiz Tatar name.]** (حیوانیات)تاتاری گھوڑا؛ تاتار کا جنگلی گھوڑا؛ ترپان؛ ترکی؛ قبچاقی ۔

**Tarpaper : (n)** تارکول پلایا ہوا موٹا کاغذ جو تعمیرات میں استعمال ہوتا ہے؛ رال چڑھایا ہوا کاغذ ۔

**Tarpaulin (n) [Perh. f. Tar (n)+PALL (n)+ING.]** (۱) ترپال؛ رال چڑھایا ہوا ٹاٹ یا کرمچ؛ برزنت ۔(۲) اس کا بڑا سا ٹکڑا ۔ (۳) ملاح کی داغ دار تیلیا ٹوپی ۔ (٤) (روز مرہ) ملاح؛ جہازی؛ جہاز کا ملازم ۔

**Tarpaulin : (v)** ترپال سے ڈھانکنا؛ رال چڑھائے ہوئے ٹاٹ یا کرمچ سے چھپانا ۔

**Tarpeian : (a) [f. L.'Tarpeius'.]** تارپی یا تارپیوسی (چٹان) جس پر سے قدیم رومی مجرموں کو گرا کر ہلاک کرتےتھے ۔

**Tarpon : (n) [Origin Unkn.]** ترپن ؛ مچھلی کی ایک قسم جو ریاستہائے متحدہ امریکا کے جنوبی ساحل پر پکڑی جاتی ہے ۔

**Tarpum : (n) [by alter. TARPON]** دریائی مچھلی کی ایک قسم۔

**Tarradiddle : (n)** Taradiddle کا متبادل ۔

Tarragon : (n) [Arab."tarkhon'.] طرخون ؛ ایک پودا جو اچار وغیرہ بنانے میں کام آتا ھے اور اس سے سرکہ بناتے ہیں؛ طرخان؛ ترخون ۔

Tarragona : (a) (۱) طرغونہ ؛ مے ارغوانی ؛ اسپین کی ایک ہلکی شراب ۔ (۲) اسپین کے ایک قصبے کا نام ۔

Tarriance : (n) (۱) (قدیم) تاخیر ۔ (۲) عارضی قیام ۔

Tarrier : (n) [f. TARRY+ER] (۱) (قدیم) تاخیر کرنے والا ۔ (۲) ٹھہرنے والا ۔

Tarrier : (n) [OFr. 'tarere'.] سوراخ کن؛ سوراخ کرنے کا آلہ ؛ برما ۔

Tarriness : (n) تارکول کی طرح کا ھونا؛ سیاہی ۔

Tarrock : (n) [Origin obsc.] (۱) چلچلۂ دریائی؛ مرغابی کا بچہ ؛ (حیوانیات) بط کا بچہ ۔ (۲) مرغابی کی ایک خاص قسم ۔ (۳) کِلّی موت ۔ (٤) (حیوانیات) بحری ابابیل ۔

Tarry : (n) [f. TARRY. (v) ] عارضی قیام ؛ اقامت ؛ اقامت موقتی (اب عموماً امریکا) ۔

Tarry : (a) [f. TAR+-Y.] (۱) رال یا تارکول کا ۔ (۲) رال کا سا؛ قیری؛ تارکول کی طرح ۔ (۳) جس پر رال یا تارکول لگا ھو ؛ کثیف ؛ تیرہ ۔

Tarry : (v) [Origin obsc. ] (۱) (خصوصاً انشا پردازی میں) ٹھہرنا؛ اقامت اختیار کرنا؛ قیام کرنا؛ مقیم ھونا ۔ (۲) ٹھہرنا؛ توقف کرنا؛ انتظار کرنا (For کے ساتھ ) کچھ کرنے سے قبل انتظار کرنا ۔ (۳) راہ دیکھنا؛ منتظر ھونا؛ منتظر رہنا؛ خیال کرنا ۔ (٤) دیر لگانا؛ تاخیر کرنا؛ درنگ کرنا؛ دیر میں آنا یا پہنچنا؛ پیچھے آنا؛ ٹھہرتے ٹھہراتے چلنا؛ راستے میں دیر لگانا ۔

To tarry a reply : جواب میں تاخیر کرنا ۔

Tarry-breeks/-jacket/-john : (n) (مزاح) ملاح کے عرفی نام ۔

Tarry matter : (n) (کیمیا) تارکولی مادّہ ۔

Tarsal : (a) [mod. L.'tarsalis'.] (۱) مع پائی؛ کف پائی؛ شخنے کی ہڈی سے متعلق؛ مشط پائی ۔ (۲) آنکھ کے اوپری پلک کے غضروف سے متعلق ۔

Tarsal : (n) کعب؛ عظم الکعب؛ شخنا ۔

Tarsal bone/-joint : (n) (تشریح) عظم الکعب؛ شخنا ۔

Tarsale : (n) (تشریح) عظم الکعب؛ شخنا؛ استخوان مع پا ۔

Tarsalgia : (n) (طب) درد کفِ پا ۔

Tarsia : (n) [It.] رنگ برنگ کے منقش چوبی کام کی ایک وضع کا نام ۔

Tarsier : (n) [Fr., f. 'tarse'.] (حیوانیات) کعبیہ ؛ تختہ پا؛ افریقی لنگور جس کا پاؤں چپٹا ھوتا ھے اور رات کو نکلتا ھے ۔

Tarsipes : (n) موش کیسہ دار؛ آسٹریلیا کے کیسہ دار جانوروں کی ایک قسم (چوھے کے مانند) ۔

Tarsius : (n) (حیوانیات) جنس کعبیہ ۔

Tarso- : سابقہ بہ معنی "کف پا" ؛ غضروف، پلک چشم ۔

Tarsome : (n) خشمگینی؛ ناراضگی؛ آزردگی ۔

Tarsometatarsal : (a) ساق و مُشط پا کا یا اس سے متعلق ۔

Tarsometatarsus : (n) (حیوانیات) (پرند) ساق ومشط پا ۔

Tarsorrhaphy : (n) پپوٹے کے زندہ نسیج کا جوڑ ۔

Tarsotomy : (n) [Gr.] عظم الکعب کے حصے یا شخنے کی کرکری ہڈی کو ہٹانا ۔

Tarsus : (n) [mod. L.] (۱) شخنے کی ہڈیاں ؛ عظام قدم ؛ کف پا ۔ (۲) پرند کا شخنا؛ ساق؛ (حیوانیات) ساقِ پائے پرند ۔ (۳) (حشریات) (کیڑے کے پیر وغیرہ کا) سرا؛ پائے حشرہ ۔ (٤) پپوٹوں میں رگوں کا جال؛ پپوٹا جال ۔

Tart : (n) [med. L.'tarta'] میوہ دار کلوچہ؛ نان مربّائی؛ میٹھا سموسہ جس میں پھل (سیب وغیرہ) کاٹ کر بھرے ھوں ۔

Apple tart : سیب سموسہ ۔

Cherry-tart : شاہ دانہ سموسہ ۔

Jam tart : جام ٹارٹ؛ ایک قسم کا چھوٹا کیک جس پر جام لگا ھوتا ھے ۔

Tart : (n) [Shortened f. SWEETHEART.] (عامیانہ) جوان لڑکی؛ عورت؛ آوارہ عورت ۔

Tart : (v) (۱) جوان لڑکی یا فاحشہ عورت کی طرح سنورنا؛ آراستہ ہونا؛ بناؤ سنگار کرنا ۔ (۲) ٹیپ ٹاپ کے ساتھ خاص طرح کی پوشاک پہننا۔

Tart : (a) [OE. 'teart'.] (۱) کھٹا؛ ترش؛ (مزے میں) تیز؛ تند ۔ (۲) تیز (مزاج)؛ چڑچڑا؛ ترش روئی کا (انداز)؛ آتش مزاج ؛ تند ۔ (۳) (مجازاً) دنداں شکن؛ چبھتا ہوا؛ تلخ؛ تیکھا (جواب وغیرہ)۔

Tartan : (n) [Origin obsc.] (۱) چارخانہ اونی کپڑا خصوصاً وہ جسے اسکاٹستان کے پہاڑی علاقوں کے لوگ پہنتے ہیں ۔ (۲) اس طرح کا کوئی کپڑا ۔ (۳) اسکاٹستان کا چارخانہ کپڑا جس کی ہر قبیلے میں ایک مخصوص بناوٹ ہوتی ہے ۔ (٤) اسکاٹستان کے پہاڑی علاقوں کا رہنے والا؛ پہاڑی اسکاٹستانی؛ تارتان پہننے والا ۔ (۵) اس علاقے کا رہنے والا سپاہی؛ گھاگھرے والا سپاہی ۔

Tartan : (n) چارخانہ دار اونی کپڑا پہننا؛ تارتان : ایک مستول والی کشتی جو بحیرۂ روم میں استعمال ہوتی ہے جس کا بڑا تکونہ بادبان ہوتا ہے ۔

Tartan/Tartane/Tartana : (n) [Fr. 'tartane'.] ایک مستول کی کشتی جو بحیرۂ روم میں چلتی ہے ۔

Tartan : (n) [Assyrian] قدیم اسیریا (Assyria) کا سپہ سالار ۔

Tartar : (n) [med. L. 'tartarum'.] (۱) (کیمیا) دُرد؛ شور؛ پوٹاش اور چونے کا مرکب جو شراب کے پیپے میں جما رہ جاتا ہے؛ شراب کی تلچھٹ ۔ (۲) دانت کا میل؛ زردی جو دانت پر جم جاتی ہے؛ تہ نشیں : رسوب ۔ (۳) شور آمیز ایسڈ کے نمک کا عام نام ۔

Cream of tartar : (کیمیا) ایک قسم کی روغنی دوا؛ طرطیر۔

Tartar/Tatar : (n) [med. L. 'Tartarus'.] (۱) (جغرافیہ) تاتار؛ تتار ۔ (۲) تاتار کا باشندہ ۔ (۳) (مجازاً) غیر مہذب؛ غیر متمدن شخص : وحشی؛ نا مانوس آدمی ۔ (٤) (عورت کے لئے) بد مزاج ؛ لڑاکا ؛ زبان دراز (عورت)۔ (۵) تاتاری زبان ۔

To catch a tarter : زیادہ طاقت ور حریف سے جابھڑنا یا سابقہ پڑنا ؛ سیر کو سوا سیر ملنا ۔

Tartar : (a) تاتاری؛ تاتارکا؛ (باشندے یا پودے ، جانوروغیرہ) جو تاتار سے متعلق ہوں)۔

Tartar emetic : (n) (۱) قے آور یا مسہل دوا؛ پوٹاشیم اور سرمے کا شورہ ۔ (۲) (طب) قے آور طرطیر ۔

Tartar horse : (n) دیکھو Tarpan

Tartar sauce/Tartare- : (n) [Fr. sauce 'tartare.'] ایک قسم کا مزیدار اچار۔

Tartarated : (a) [f.TARTAR(n)+-ATE+ -ED.] (کیمیا) دُرد سے ملا ہوا؛ شور آمیزہ ۔

Tartarated iron : (n) شور آمیز لوہا ۔

Tartarated soda : (n) شور آمیز سوڈا ۔

Tartarean : (a) [f. L. Tartareus+ - AN.] (۱) دوزخی ؛ جہنمی؛ شیطانی ۔ (۲) تاتاری؛ تاتار کا یا اس سے متعلق۔

Tartareous : (a) [f. mod. E. tartareus+-ous.] (۱) دُرد آسا ۔ (۲) (نباتیات) چھلکا نما ۔

Tartarian :(n) [OFr. 'Tartarien.] تاتار؛ تاتاری شخص ۔

Tartarian : (a) تاتاری نسل کا یا تاتاری اشیاء سے متعلق ۔

Tartaric : (a) [f.TARTAR(n)+IC] (۱) دُردی؛ شراب کی تلچھٹ کا؛ دُرد یا شور کا یا اس سے مشابہ ۔ (۲) شور آمیز ۔

Tartaric/Tataric : (a) [f. TARTAR. (n)2+IC] تاتاری : تَتاری ۔

Tartaric acid : (n) (کیمیا) طرطیر کا تیزاب؛ شراب کی تلچھٹ سے نکالی ہوئی شراب ۔

Tartarin : (n) ایک کردار جو تقریر میں بھاری بھرکم الفاظ استعمال کرتا تھا ۔

Tartarin : (n) [Fr. probably from Tartari.] مقدس بندر جس کی قدیم مصری پرستش کرتے تھے ۔

Tartarish : (a) (۱) مائل بہ شکل دُرد ۔ (۲) دُرد ساز ۔ (۳) موجد بارۂ دنداں ۔

Tartarize : (v) [f. TARTAR (n) I+IZE.] (کیمیا) شور ملانا یا ڈالنا (کسی چیز میں) ؛ شوری نمک کے ذریعہ صاف کرنا ؛ طرطیر سے صاف کرنا ۔

Tartarize/Tatarize : [f. TARTAR(n) 2+-IZE.] (۱) تاتاری بنانا؛ تاتاری کرنا؛ (مجازاً) وحشی بنانا ۔ (۲) عالم اسفل میں بھیجنا؛ دوزخی بنانا ۔

Tartarized antimony : (n) Tartar emetic دیکھو

Tartarly : (a) (۱) وحشی؛ فسادی۔ (۲) تند خو؛ آتش مزاج؛ سرگرم؛ جوشیلا۔

Tartarus : (n) [L.] (۱) (یونانی دیومالا) طرطروس؛ دوزخ کے نیچے کا گڑھا۔ (اساطیر) سقر ؛ (دوزخ کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے)۔ (۲) برزخ۔

Tartary : (n) [med. L.'Tartaria'.] (جغرافیہ) توران؛ تاتاریوں کا ملک۔

Chinese tartary : (جغرافیہ) ختن۔

Tarted (up) : (a) مزین؛ آراستہ؛ زرق برق۔

Tartine : (n) [Fr. f. 'tarte'.] مکھن لگا ہوا روٹی کا ٹکڑا۔

Tartish : (a) تند مزہ؛ ہلکا ترش۔

Tartlet : (n) [Fr. 'tartelette'] چھوٹا میٹھا سموسہ۔

Tartness : (n) تندی؛ تیزی۔

Tartralic : (a) [Fr.' tartralique'] Ditartaric دیکھو

Tartralates : (n) (کیمیا) Ditartaric ایسڈ کا نمک۔

Tartramates : (n) طرطیر کے تیزاب سے نکالے ہوئے ایسڈ کا نمک۔

Tartramic : (a) [f.TARTRO-+ AMMO-NIUM+-IC] (کیمیا) طرطیر کے تیزاب سے نکالا ہوا ایسڈ ($C_4H_7NO_5$)۔

Tartramide : (n) - $C_4H_4(NH_2)_2O_4$ طرطیر کےتیزاب کا امائڈ

Tartrate : (n) [Fr. f. 'tartre'.] (کیمیا) طرطیری تیزاب کا نمک؛ تیزاب شوری کا نمک۔

Tartrated : (a) Tartarated دیکھو

Tartrelates : (n) Tartrelic ایسڈ کا نمک۔

Tartrelic : (a) [Fr. 'tartrelique'.] طرطیری تیزاب کے ایسڈ کی ایک قسم($C_4H_4O_5$)۔

Tartro-/Tartr- : سابقہ بہ معنی "طرطیر کے تیزاب سے مشتق"۔

Tartrazine : (n) گہرا نارنگی رنگ جو اون ، غذا ، ریشم اور دوا وغیرہ کے رنگنے میں کام آتا ہے۔

Tartrethylic acid : (n) ٹارٹ ای تھیلک ایسڈ ($C_6H_{10}O_6$) -

Tartronates : (n) ٹارٹرونک ایسڈ کا نمک۔

Tartronic acid : (n) ٹارٹرونک ایسڈ ($C_3H_4O_5$) -

Tartrovinic acid : Tartrethylic acid دیکھو

Tartuffe/Tartufe : (n) [OFr. 'tartuffe'.] مولیر کے مشہور فرانسیسی ناٹک کامرکزی کردار؛ ریاکار زاہد؛ بگلا بھگت ؛ عابد ریاکار؛ سالوس ؛ مقدس ریائی۔

Tartufferie/-ery : (n) عابد ریاکار کا کردار؛ ریاکاری؛ حیلہ سازی۔

Tartuffian/Tartuf(f)ish : (a) (۱) ریاکارانہ؛ پُرفریب؛ مکارانہ۔ (۲) ریاکاری کا یا اس سے متعلق۔

Tartuffism : (n) ریاکاری؛ زہد ریائی۔

Tarty : (a) زرق برق؛ بھڑکیلا؛ نمائشی۔

Tarzan : (n) ٹارزن؛ سورما صفت؛ مضبوط اور چست؛ پھرتیلا آدمی۔

Tasajo : (n) [Sp.] دھوپ میں خشک کئے ہوئے بھینس کے گوشت کے ٹکڑے۔

Tasbih : (n) [Arab.] تسبیح؛ تسبیح کے دانے۔

Tascometer : (n) (طبیعیات) بگاڑ پیما۔

Tashkent/Tashkend : (a) شہر تاشقند کا یا اس سےمتعلق ؛ روسی شہرتاشقند سے متعلق؛ تاشقند طرزکا۔

Tasimeter : (n) [Gr. 'tasis'+-meter.] (موسمیات) برقی موسم پیما؛ بجلی کا آلہ جس سے موسم کے درجہ• حرارت ، لمبائی وغیرہ کے خفیف تغیرات معلوم ہوتے ہیں۔

Tasimetric : (a) موسم پیمائی کا یا اس سے متعلق۔

Tasimetry : (n) (موسمیات) موسم پیمائی؛ دباؤ پیمائی۔

Task : (n) [OFr. 'tasche'.] (۱) مقررہ کام؛ کار مفروضہ؛ کام جو کسی کے سپرد کیا جائے؛ امر مہم؛ کار؛ وظیفہ؛

تکلیف ۔ (۲) سبق (جو مدرسے یا اسکول میں پڑھایا یا تیار کیا جائے)؛ مدرسے یا اسکول کا کام؛ استاد کی طرف سے دیا ہوا کام (مطالعہ کے لئے) ۔ (۳) کام جو خود اپنے ذمے لے لیا جائے ۔

To take to task : سرزنش کرنا؛ اظہار ملامت کرنا؛ زجروتوبیخ کرنا ۔

To take person to task : تنبیہ کرنا ( کسی کام کے بارے میں)۔

Task : (v) [f. prec.] (۱) کام تفویض کرنا؛ کام مقررکرنا؛ (کام) سپرد کرنا ۔ (۲) وظیفہ مقررکرنا ۔ (۳) دبا کے یا مجبور کرکے کام لینا؛ سخت محنت سے کام کرانا؛ (مجازاً) پورے طور یا تکلیف دہ طور پر مشغول رکھنا (کام میں)؛ زیادہ بوجھ ڈالنا ۔ (٤) تہمت لگانا؛ متہم کرنا ؛ گناہ کو کسی کی گردن پر ڈالنا ۔ (٥) قبضہ کرنا؛ خدمت لینا ۔ (٦) آزمانا یا آزمائش کرنا؛ جانچ کے لئے پیش کرنا ۔ (۷) (خصوصاً) (جہازکی لکڑیوں کی) صحت یا درستگی کو جانچنا ۔

Task force : (n) (۱) (امریکا) فوج جو ایک کمانڈر کے ماتحت مخصوص نقل وحرکت کے لئے نام زد کی گئی ہو ۔ (۲) لوگوں کی ایک جماعت جو مختلف مخصوص مسائل کے متعلق چھان بین کرنے کےلئے متعین کی گئی ہو ۔

Task group : (n) (۱) بحری فوج جس کا کام ایک کمانڈر کے ماتحت مخصوص نقل و حرکت کرنا ہو ۔ (۲) لوگوں کی ایک جماعت جو مختلف مخصوص مسائل کی چھان بین کے لئے مقرر ہو۔

Task-work : (n) (۱) دیکھو Piece works ۔ (۲) سخت کام؛ محنت کا کام؛ بھاری کام؛ ظالمانہ کام ؛ زبردستی کا کام ۔

Tasker : (n) (۱) کام لینے والا؛ کار فرما؛ وہ شخص جو کام سپرد کرتا ھے ۔ (۲) کارگر : کام انجام دینے والا ؛ مزدوری پر کام کرنے والا ؛ ٹھیکے کا کام کرنے والا ؛ اجرت پر کام کرنے والا ۔ (۳) (خصوصاً )وہ شخص جو خرمن کوب یا موگرے سے اناج گاہتاھے ۔

Taskmaster : (n) کار فرما؛ تحمیل کنندہ؛ سرکار؛ وہ جو کام کرنے کو دیتاھے اور اس کے انجام دہی کو دیکھتا ھے؛ ناظر کار؛ اوورسیر؛ کام لینے والا؛ نیز (مجازاً) کارمنصبی تفویض کرنے والا؛ ڈیوٹی بانٹنے والا ؛ کام سپرد کرنے والا؛ سخت بوجھ لادنے والا ۔

Taskmastership : (n) کار فرما کا عہدہ؛ ناظر کار کا منصب ۔

Taskmistress : (n) کام لینے یا سپرد کرنے والی عورت؛ زن کارفرما۔

Tasmanian : (a) تسمانی ؛ تسمانیا کا رہنے والا؛ تسمانیا (آسٹریلیا) کا یا اس سے متعلق ۔

Tasmanian Devil : (n) (حیوانیات) تسمانی بن بلاؤ؛ بلی کی قسم کا گوشت خوار جانور جو درخت پر رہتا ھے ۔

Tasmanian myrtle : (n) آسٹریلیائی سدا بہار درخت ۔

Tasmanian wolf/-tiger : (n) (حیوانیات) تسمانی بھیڑیا؛ زبراگرگ ؛ بھیڑیے کی قسم کا گوشت خور جانور ۔

Tass : (n) [OFr. 'tas'.] (روز مرہ) انبار؛ ڈھیر؛ تودہ؛ ڈھیری؛ ثال؛ خرمن۔

Tass : (n) [f. initials of Russ. Telegraphnoye Agentstvo SSSR.] طاس؛ سوویت یونین ( روس) کی تلغرافی خبر ایجنسی۔

Tasse : (n) [OFr. 'tasse'.] (۱) (خصوصاً اسکاتستانی) فنجان؛ پیالہ ؛ ساغر ؛ جام ۔ (۲) (برانڈی وغیرہ کا) چھوٹا گھونٹ؛ چسکی۔

Tassel : (n) [OFr. 'tasel'.] (۱) پھندنا؛ جھالر (ڈورے جو ٹوپی یا گدوں وغیرہ کے کناروں سے لٹکتے رہتے ہیں)؛ ریشہ ۔ (۲) پودوں کے اوپر پھولوں کا گچھا؛ طرہ (خصوصاً مکئی کے پودے کا)۔ (۳) فیتہ (جو کتاب میں نشان کے لئے لگا دیتے ہیں)؛ نشان فیتہ؛ نشانی ۔ (٤) بونڈی؛ چنور؛ طرہ ۔

Tassel/Torsel : (n) [mod. Fr. 'tasseau'.] (تعمیرات) داسا، لکڑی وغیرہ کا ٹکڑا جسے دیوار پر رکھ کر بان ڈالتے ہیں؛ سہارا؛ لکڑی یا پتھر کا ٹکڑا جو دیوار کا وزن تقسیم کرنے کی غرض سے شہتیر کے نیچے رکھ دیتے ہیں۔

Tassel : (v) (۱) پھندنا لگانا؛ جھالر لگانا؛ جھالر سے آراستہ کرنا ۔ (۲) (پودے کو قوت دینے کے لئے) طرے چھانٹنا؛ ریشہء ذرات نکالنا ۔ (۳) ( مکئی ، گنا

وغیرہ) طرہ کی شکل اختیار کرنا (مثلاً غنچہ کھلنا) (خصوصاً امریکا)۔

**Tassel bush : (n)** (۱) امریکا کی ایک جھاڑی (بحر الکاہل کے ساحلی علاقے کی) ۔ (۲) مغربی امریکا کی ایک جھاڑی جس کے پتے چمک دار ہوتے ہیں ۔

**Tassel-flower : (n)** (۱) جھالر نما پھول؛ طرہ نما پھول ۔ (۲) Inga جنس کی جھاڑی یا درخت ۔

**Tassel-grass : (n)** Ruppia maritima جنس کی دریائی جڑی بوٹی۔

**Tassel-hyacinth : (n)** ایک قسم کا پودا جس کی ڈانٹ اور پھول طرہ نما ہوتے ہیں ؛ کلاغک ۔

**Tassel pondweed : (n)** ایک قسم کی دریائی جڑی بوٹی ۔

**Tasseler : (n)** جھالر بنانے والا؛ پھندنا بنانے والا؛ طرہ بنانے والا۔

**Tassel(l)ed : (a)** طرہ دار؛ ریشہ دار ۔

**Tassely/Tasselly : (a)** (۱) طرہ سے آراستہ ؛ جھالر سے مزین ۔ (۲) ریشہ دار؛ طرہ دار ۔

**Tassets : (n) [Fr. 'tassette'.]** دیکھو Tasse

**Tassie : (n)** (خصوصاً اسکاتستان) چھوٹا پیالہ ۔

**Tastable : (a)** Tasteable کا متبادل ۔

**Taste : (n) [OFr.' tast'.]** (۱) مزہ ؛ ذائقہ (جو کسی چیز کے کھانے یا چکھنے سے زبان کو محسوس ہو) ؛ طعم ؛ لذت ؛ رائحہ ۔ (۲) چسکی ؛ گھونٹ ؛ جرعہ ۔ (۳) (مجازاً) معمولی تجربہ؛ کسی حالت یا صفت کی ہلکی نمائش؛ مثال ؛ سلیقہ ۔ (٤) قوت ذائقہ ۔ (٥) (قدیم) چکھنا ؛ چکھائی ۔ (٦) بانگی؛ نمونہ (وہ ذراسا حصہ جو بطور نمونہ دیا جائے) ۔ (۷) (عضویات) مزہ؛ شوق؛ مذاق ۔ (۸) ذوق؛ مذاق (خصوصاً فنون لطیفہ یا ادبیات میں) ؛ رغبت ۔ (۹) میلان ؛ جھکاؤ ؛ میل؛ تمائل ۔ (۱۰) ذوق جمالیات ۔

A man of taste : صاحب ذوق شخص ۔

Composed in admirable taste : اس کو لکھنے میں حسن ذوق سے کام لیا گیا ہے ؛ بہت لطیف انداز میں لکھا گیا ہے ۔

False taste : ناقص مذاق؛ بد ذوقی ۔

The remark was in bad taste : بدمذاقی کی بات تھی؛ ناشائستہ بات تھی ۔

True taste : صحیح مذاق؛ ذوق سلیم ۔

**Taste : (n) [Origin obsc.]** (امریکا) باریک یا کم چوڑے ریشمی فیتے کی قسم ؛ ایک قسم کا باریک یا کم چوڑا پتلا ریشمی فیتہ ۔

**Taste : (v) [ME. 'tasten'.]** (۱) (مجازاً) محسوس کرنا؛ تجربہ رکھنا؛ علم رکھنا؛ کسی چیز کا معمولی تجربہ ہونا ؛ سمجھنا ۔ (۲) (جہاز سازی) بسولا ؛ تیشے سے لکڑی چھیلنا (خرابی دور کرنے کے لئے) ۔ (۳) چکھنا ؛ ذائقہ لینا ؛ مزہ لینا ۔ (٤) کسی چیز کے چکھنے کا کام کرنا (فرض منصبی کے طور پر) ۔ (٥) ذرا سا چکھنا؛ منہ پر رکھنا ۔ (٦) ذائقہ یا مزا محسوس کرنا ۔ (۷) (قدیم) لطف اٹھانا؛ مزا لینا ۔ (۸) مزا دیکھنا؛تجربہ کرنا؛ تجربہ میں آنا۔ (۹) چاشنی رکھنا؛ مزا ہونا ۔ (۱۰) لذت حاصل کرنا؛ اٹھانا؛ متلذذ ہونا؛ مسرت حاصل کرنا ۔

**Taste beaker : (n)** زبان کا عضو ذائقہ؛ زبان کی لعاب دار جھلی جس سے ذائقہ محسوس کیا جاتا ہے ۔

**Taste bud : (n)** ذائقہ مہرہ : قوت ذائقہ کا نرم ونازک سا ریشہ جو زبان کی لعاب دار جھلی کی بالائی سطح پر ہوتا ہے ۔

**Taste bulb/-goblet : (n)** دیکھو Taste beaker

**Taste tetrahedron : (n)** (نفسیات) ذوقی چو ضلعہ ۔

**Tasteable : (a)** با مزا؛ مزہ دار؛ خوش مزا؛ قابل ذائقہ؛ جو چکھا جا سکے؛ چکھنے کے لائق ۔

**Tasteful : (a)** (۱) باذوق؛ خوش ذائقہ ۔ (۲) صاحب ذوق؛ با مذاق (شخص) ۔ (۳) مذاق سلیم کے مطابق؛ دل پسند؛ دلپذیر؛ لطیف؛ نفیس؛ خوش ذوق؛ خوشنما؛ پسندیدہ ۔

**Tastefully : (adv.)** خوشنمائی سے؛ تناسب کے ساتھ ؛ خوش سلیقگی سے؛ خوش ذوقی سے ۔

**Tastefulness : (n)** دل پسندی؛ نفاست؛ خوش نمائی؛ خوش ذوقی؛ خوش سلیقگی؛ لطافت؛ مذاق سلیم ۔

**Tasteless : (a)** (۱) بے مزہ؛ بے سلیقہ؛ بے ذائقہ؛ پھیکا؛ سیٹھا؛ غیر دلچسپ ۔ (۲) محروم ذائقہ؛ عدیم الذائقہ؛ جس کو قوت ذائقہ نہ ہو ۔ (۳) بے ذوق ؛ بد مذاق (جس کو فنون لطیفہ وغیرہ کا کوئی ذوق نہ ہو) ۔ (٤) مذاق سلیم کے خلاف؛ ناپسندیدہ؛ نا شائستہ (گفتار، کردار وغیرہ)۔

**Tastelessly : (adv.)** بے مزگی سے؛ پھیکے پن سے؛ بے ذوقی سے؛ بدمذاقی سے ؛ ناشائستہ طور پر ۔

**Tastelessness : (n)** بے مزگی؛ سیٹھاپن؛ پھیکاپن؛ بے ذوقی؛ بدمذاقی ؛ ناشائستگی؛ ناپسندیدگی ۔

**Taster : (n) [OFr. 'tasteur'.]** (۱) چکھنے والا ؛ چاشنی گیر ؛ چیزوں کی صفت بتانے والا ۔ (۲) وہ شخص جس کا کام یہ ہوکہ شراب، چائے وغیرہ کو چکھ کر حسن و قبیح بتائے ؛ مے چش؛ چائے چش ؛ مزہ چش؛ شراب کی قسم کی جانچ کرنے والا ۔ (۳) (تاریخ) خاصہ چش؛ وہ جو بادشاہ وغیرہ کےکھانے سے پہلے کھانے کو پہلے ہی چکھ لیا کرتاتھا یہ معلوم کرنے کے لئے کہ ان میں زہر نہ ہو یا انہیں زہر کا وہم نہ رہے ؛ آقا کے کھانے اور مشروب کو چکھنے والا شخص ۔ (٤) (مجازاً) وہ شخص جو ناشر کتب کی طرف سے کتابوں کے مسودے پڑھنے پر مقرر ہو؛ ناقد ۔ (٥) ساغر مے چش؛ مے چشوں کا چھوٹا پیالہ ۔ (٦) (آلہ) پنیر چش جس سے پنیر کے اندر کا گول سا ٹکڑا بطور نمونہ نکالتے ہیں ۔ (۷) ایک آلہ جس سے کسی چیز کا مختصر حصہ جانچنے کےلئے لیا جائے۔ (۸) غذا وغیرہ کا معمولی حصہ (نمونے کےلئے)۔

**Taster : (n) [G.]** دیکھو Hydrocyst

**Tastily : (adv.)** پسندیدہ طور پر؛ نفاست کے ساتھ؛ لذت کے ساتھ؛ مزہ لےکر؛ لذیذ طور پر؛ دلچسپی سے؛ سلیقے سے ۔

**Tastiness : (n)** (مے، شراب وغیرہ کا) مزہ ؛ ذائقہ ؛ مزے دار ہونے کی حالت؛ نفاست؛ خوشنمائی ۔

**Tasting : (n)** (۱) چکھنے کا عمل؛ مزہ چکھنا ۔(۲) نمونے کے طور پر لیا ہوا کسی چیز کا حصہ (جانچنے کے لئے) ۔(۳) (مے، شراب وغیرہ کا) مزا ۔

**Tasting-knife : (n)** پنیر چش ؛ پنیر چکھنے والا چاقو ۔

**Tasty : (a)** (۱) لذیذ؛ مزہ دار؛ خوش ذائقہ؛ خوش طعم؛ بامزا ۔ (۲) نمکین؛ چٹ پٹا؛ رغبت انگیز؛ بہت دلکش یا دلچسپ (مثلاً کباب) ۔ (۳) (سوقیانہ) با سلیقہ؛ نفیس (لباس یا آرائش وغیرہ)؛ پاکیزہ۔

**Tasty : (n)** کھانے کی اچھی چیز؛ کوئی چیز جو کھانے میں اچھی ہو؛ مٹھائی؛ میٹھی گولیاں ۔

**Tat : (n) [Origin unkn.]** (عامیانہ) دیکھو Dice

**Tat/Taut : (n) [Hindi 'tat']** (ہندوستانی) ٹاٹ ۔

**Tat/Tatt : (n) : [Short for TATTOO']** (ہندوستانی) ٹٹو ؛یابو ۔

**Tat : (n)** (۱) (محاورہ میں ) جیسے کوتیسا ۔(۲) دیکھو Tit ۔

**Tat/Tatt : (v) [Origin unkn.]** جھالرگوتھنا؛ گوتھواں کشیدے کا کام کرنا۔

**Tat : (v) [Perh. of imit. origin.]** (خصوصاً بول چال) آہستہ آہستہ چھونا؛ تھپتھپانا ۔

**Tat : (n) [Russ. f. Turk.]** (۱) زراعت پیشہ لوگ جو تازکستان کے مختلف علاقوں میں چھوٹی چھوٹی ٹولیوں میں رہتے ہیں ؛ ایسی جماعت کا ایک فرد ۔(۲) ایسےلوگوں کی ایرانی زبان ۔

**Tat-tat/Tat-tat-tat : [imit.]** دیکھو Rat-a-tat

**Tatami : (n) [JAP]** پیال یا پوال کی بنی چٹائی جو جاپانی گھروں میں زمین کے فرش کے طور پراستعمال ہوتی ہے ۔

**Tatar : (n)** تاتار ۔

**Tatarian/Tataric: (a)** تاتاری ۔

**Tatarian honeysuckle : (n)** ایک قسم کی تاتاری بیل جس میں زرد خوشبودار پھول ہوتے ہیں ۔

**Tatarize : (v)** تاتاری بنانا ۔

**Tate (n) [Perh. of Scand. origin.]** (۱) (برطانیہ بول چال) چھوٹا ٹکڑا (اون وغیرہ کا) ۔(۲) (برطانیہ بول چال) جُعد؛ بال کا گچھا؛ چوٹی (بال) ۔

**Tate Gallery : (n)** ٹیٹ گیلیری؛ لندن کا ایک مشہور تصویر خانہ جس میں برطانوی مصوروں کی تصاویر نمائش کے لئے رکھی رہتی ہیں ۔

**Tatianist : (n)** دیکھو Encratite

Tatoo : (n) Tattoo کا متبادل ۔

Tatou/Tatu : (n) [Native name in tupi.] (حیوانیات) ٹاٹو ؛ امریکی مورخور ۔

Tatouay/Tatou-aiba : (n) (۱) زخمی ٹاٹو ۔(۲) بڑا ٹاٹو ۔

Tatter : (n) [of Scand origin.] (۱) (عموماً صیغہ جمع میں) چیتھڑا؛ پرزہ؛ تکہ٭ پارچہ؛ دھجی (کپڑے یا کاغذ کی)؛ لباس پارہ پارہ؛ لمبا پتلا ٹکڑا؛ پھٹے کپڑے ۔ (۲) خستہ حال؛ چیتھڑے لگا شخص؛ گدڑیا۔

Tatter : (v) [a back formation from TATTERED.] (۱) پرزہ پرزہ کردینا؛ پارہ پارہ کردینا؛ ٹکڑے ٹکڑے کر دینا؛ (پھاڑ کے) چیتھڑا بنا دینا ۔(۲) پارہ پارہ ہو جانا؛ ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا؛ (پھٹ کر) چیتھڑا بن جانا ۔

Tatterdemalion/Tatterdemallion : (n) (۱) خستہ حال آدمی؛ چیتھڑے لگا شخص؛ پھٹے کپڑے میں ملبوس شخص ۔ (۲) بھیک منگا؛ میلا کچیلا آدمی؛ پھٹیچر۔

Tattered : (a) (۱) پھٹا چٹا؛ پارہ پارہ؛ پھٹا ہوا؛ پھٹا پرانا ۔ (۲) پھٹے کپڑے والا؛ درہم شکستہ؛ خراب شدہ ۔

Tattery : (a) دیکھو Tattered

Tattie : (n) (اسکاٹستان) آلو ۔

Tatting : (n) ایک قسم کا جھالردار فیتہ؛ حاشیہ٭ لباس ۔

Tatting : (n) جھالر گوتھنے کا کام؛ گوتھواں کشیدے کاکام ۔

Tattle : (n) [f. next.] بک بک؛ بکواس؛ گپ شپ؛ واہی تباہی باتیں؛ ہرزہ گوئی؛ یاوہ گوئی؛ فضول گوئی؛ بیہودہ گوئی ۔

Tattle : (v) [LG. 'tateln'.] (۱) بک بک کرنا؛ بکواس کرنا؛ گپ شپ کرنا؛ بکنا؛ فضول بکنا؛ یاوہ گوئی کرنا؛ ژٹل ہانکنا ۔(۲) (کوئی بات) بے سوچے سمجھے کہہ ڈالنا؛ بکواس میں کچھ کہہ جانا ۔

Tattler : (n) (۱) باتونی ؛ یاوہ گو ؛ بک بک کرنے والا ؛ بکواس کرنے والا ۔(۲) چغل خور؛ غماز؛ بدگو۔ (۳) ( طیوریات ) Totanus جنس کی چڑیا ۔ (٤) (حیوانیات) زُمارالرّمل؛ بلوہ ۔(٥) اسٹیل اور ایڈیسن کا مشہور رسالہ ۔

Tattletale : (n) یاوہ گو؛ باتونی؛ جاسوس؛ پیشہ ور مخبر؛ خبر دہندہ؛ خبر رساں؛ چغل خور؛ غمّاز ۔

Tattletale gray : (n) بھورا مائل سفید ۔

Tattling : (a) بات بنانے والا؛ یاوہ گو؛ بک بک کرنے والا؛ چغل خوری کرنے والا ۔

Tattlingly : (adv.) بکواس کرتے ہوئے؛ ژٹل ہانکتے ہوئے؛ بات بناتے ہوئے؛ فضول گوئی کرتے ہوئے ۔

Tattoo/Tatoo : (n) [DU. 'taptoe'.] (۱) (فوج) (۱۰ بجے) رات کی نوبت ؛ قرنا یا نقارے کی آواز کہ سپاہی اپنے اپنے مقام پر آجائیں ؛ شب نالے ۔ (۲) فوجی تفریح (فاضل موسیقی اور فوجی ورزش کے ذریعے) ۔ (۳) طبل زدگی (آگاہ کرنے ، متوجہ کرنے کے لئے) ، (نمائش کرنے کے لئے) ۔(٤) ارتعاش؛ ضرب (طبل کی)؛ مارنے کا عمل۔

To beat the devil's tattoo : انگلیوں سے طبلہ سا بجانا (شغل کے طور پر) ۔

Tattoo : (n) [In 18th Century. 'tattaow' Polynesian, 'tatau'.] گودنے کے نشان یا نقوش؛ گودنا؛ خال کوبی؛ کبودی۔

Tattoo : (n) [Hindi. 'tattu'] (ہندوستانی) ٹٹو؛ یابو ۔

Tattoo : (n) [f. TATTOO(n)] (۱) (میز وغیرہ پر) انگلیوں سے جلدی جلدی اور باربار کھٹ کھٹ کرنا ۔ (۲) انگلیوں سے طبلہ سا بجانا۔ (۳) (میز وغیرہ پر) ڈنڈا مارنا؛ زور زور سے ہاتھ مارنا۔

Tattoo : (v) گودنا؛ (جسم پر) گود کر نقش بنانا؛ خال کوبی کرنا ۔

Tattooage : (n) گودنا؛ خال کوبی ۔

Tattooer : (n) گودنے والا؛ جسم پر گود کر نقش بنانے والا ۔

Tattooing : (n) گودنے کا عمل؛ گودنا ۔

Tatty : (n) [Hindi. 'tatti.] (ہندوستان) ٹٹی؛ خس کی ٹٹی ۔

Tatty : (a) [related in form and sense to OE. 'tattec'] (۱) (اسکاٹستان) (بال) لمبےموٹے بالوں والا؛ جھبرا ۔ (۲) (بول چال) ذلیل؛ حقیر؛ ادنیٰ؛ کمینہ؛ فرومایہ؛ خستہ؛ بھڑکیلا اور بھونڈا ۔

Tau : (n) [Gr. 'tau'.] (۱) یونانی اور عبرانی میں حرف T کا نام - (۲) حرف T کی شکل کا نشان (متبرک نشان کے طور پر استعمال ہوتا ہے)؛ سینٹ انتھونی کی صلیب - (۳) امریکی ٹوڈ مچھلی؛ مچھلیوں کی بعض قسمیں جو اس حرف سے مشابہ ہوتی ہیں یا ان پر ایسے نشان نظر آتے ہیں؛ طائیہ -

Tau : (a) (T) ٹی نما؛ T صورت -

Tau-cross (n) نیم چلیپائی؛ نیم چلیپائی صلیب؛ صلیب انتھونی مقدس -

Taube : (n) [Gr.] جرمن ہوائی جہاز کی ایک قسم؛ قمری طیارہ؛ تاوبہ -

Tauchnitz : (n) (سلسلہ) تاؤخ نتزکی کتاب (تاؤخ نتزلائپزک کا مشہور اشاعت خانہ) -

Taufer : (n) [Origin obsc.] دیکھو Dunker

Taught : (a) Teach (v) کا فعل ماضی -

Taunt : (n) [Origin obsc.] (۱) طعنہ ؛ ملامت ؛ سرزنش ؛ شماتت ؛ طنز؛ جلی کٹی بات ؛ رمزو کنایہ - (۲) نشانۂ ملامت؛ ہدف مطاعن؛ استہزا؛ تضحیک -

Taunt : (a) [Origin obsc.] (بحری) (مستول کے لئے) بہت بلند؛ بہت اونچا -

Taunt : (v) [See. TAUNT. (n)] (۱) طعنہ زنی کرنا؛ طنزکرنا؛ سرزنش کرنا؛ ملامت کرنا؛ طعنہ دینا (کسی بات کا) - (۲) غضب ناک کرنا؛ غصہ دلانا؛ غیظ وغضب میں لانا؛ طیش دلانا؛ برانگیختہ کرنا؛ اکسانا؛ بھڑکانا؛ اشتعال دینا -

Taunter : (n) طعنہ دینے والا؛ ملامت کرنے والا؛ طنز کرنے والا شخص -

Taunting : (a) طعنہ دینے والا؛ طنز کرنے والا؛ ملامت کرنے والا؛ اشتعال دے کر غصہ دلانے والا -

Tauntingly : (adv.) از راہ ملامت؛ طعن وتشنیع سے ؛ طعن آمیز طور پر -

Tauri : (n) (علم النجوم) الدَّبَران (ستارہ) -

Tauri-/Taur - : [L.f. 'taurus'] جزو ترکیبی بمعنی "گاو نر"؛ "بیل"؛ "ثور" -

Tauri : (n) [L. f. Gr. 'Tauroi'.] جنوبی کریمیا (Crimea) کے قدیم باشندے -

Tauric : (a) [Gr. 'taupos'.] (۱) بیل کا ؛ سانڈ کا - (۲)دیکھو Taurine -

Taurid : (n) [f. TAURUS'.] (علم النجوم) (جمع میں) ثوریہ -

Tauriform: (a) [L.'tauriformis', f.'taurus'.] گاؤ مانند؛ گاوی ؛ بیل نما؛ بیل جیسا -

Taurine : (n) [f. TAYRI-in TAUROCHOLIC+-INE.] ایک قسم کا بےرنگ قلم پذیر مادہ جو انسان اور حیوان کے صفرا میں پایا جاتا ہے ($C_2H_7NSO_3$) -

Taurine ; (a) [L. 'taurinus', f. 'taurus'.] (۱) بیل کا؛ سانڈ کا - (۲) گاؤنما؛ بیل جیسا؛ سانڈ کا سا - (۳) برج ثور کا؛ ثوری -

Tauro- : [Gr. 'tauro'] سابقہ بمعنی "گاؤ"؛ "بیل"؛ "سانڈ" -

Taurobolium/Tauroboly : (n) [L.] بیل؛ سانڈ کی قربانی -

Taurocholic : (a) (کیمیا) ٹورو کولک ایسڈ؛ ایک قسم کاایسڈ ($C_{26}H_{45}NSO_7$) جو سانڈ کے پت (صفرا) میں اور دوسرے جانور کے پت میں پایا جاتا ہے؛ بیل؛ (حیوانیات) بیل صفراوی (مزاج کا) -

Taurocol(l) : (n) سریس جو بیل کے چمڑے سے بنایا جاتا ہے (شاذ) -

Tauromachian : (a) سانڈوں کی لڑائی سے متعلق -

Tauromachy : (n) [Gr. 'tauromachia'] سانڈوں کی لڑائی؛ سانڈوں کی لڑائی کی رسم ؛ جنگ گاوان -

Tauromorphic : (a) (حیوانیات) بیل شکلہ -

Taurus : (n) [L.] (۱) (علم النجوم) (برج) ثور؛ بزکھ - (۲) ستاروں کی ایک صورت یا مجموعہ -

Taurus Poniatowski : (n) (علم النجوم ) ثور اصغر -

Taurylic : (a) [f. L.'taurus'+-YL+-IC] (کیمیا) ٹوریلک ایسڈ ؛ بے رنگ کا تیل($C_7H_8O$) جو کاربولک ایسڈ کے ساتھ آدمی کے پیشاب اور بیل، گھوڑے کے پیشاب سے نکلتا ہے -

Taut/Taught : (a) [ME.] (۱) (بحری) (بندھا ہوا رسا)تنا ہوا - (۲) درست؛ (کیل کانٹے سے) لیس؛ (جہاز

وغیرہ) ٹھیک ٹھاک ۔ (۳) (مجازاً) (شخص) سخت گیر؛ سختی کرنے والا (ضابطے کی پابندی میں یا ڈیوٹی میں) ۔ (٤) زیور تہذیب سے آراستہ؛ مرتب؛ ترتیب دیا ہوا؛ باترتیب؛ سجا سجایا ۔

Taut : (v) [Origin Unkn.] (اسکاٹستان) دیکھو Tangle

Taut : Tautology کا مخفف ۔

Tautegorical : (a) ایک چیز کو مختلف طریقے سے ظاہر کرنے والا۔

Tauten : (v) (۱) تننا؛ تاننا ۔ (۲) مرتب کرنا؛ ٹھیک ٹھاک کرنا؛ درست کرنا ۔

Tautly : (adv.) (۱) تان کر ۔ (۲) ٹھیک طور پر ۔

Tautness : (n) (۱) تنا ہوا ہونا؛ تناؤ ؛ تناوٹ ۔ (۲) ٹھیک ٹھاک ہونا ؛ درست ہونا ۔

Tauto - : [Gr. 'Tauto'.] جزو ترکیبی بمعنی "یکساں" ؛ "مساوی"؛ "شبیہ" ۔

Tauto ousian/-ious: (a) [Gr.] ہم ماہیت ؛ ایک ہی ذات کا ۔

Tautobaryd : (n) (طبیعیات) ہم ثقل (منحنی)؛ مساوی الثقل؛ منحنی مساوی الوزن (جس میں کسی شے کی کشش ثقل سے، گھومنے میں ہر حصے پر مساوی وزن یا دباؤ پڑتا ہو) ۔

Tautochrone : (n) [TAUTO-+ Gr. 'Chronos'.] (ارضیات) منحنی مساوی الزماں (جس میں کسی شے کے ہر نقطے سے پھیل کر سب سے نیچے نقطے پر گرنے میں مساوی وقت صرف ہوتا ہو)؛ (طبیعیات) ہم وقت (منحنی) ۔

Tautochronism : (n) انحنا مساوی الزماں ۔

Tautochronous : (a) (طبیعیات) ہم وقتی (منحنی)؛ مساوی الزماں (منحنی)۔

Tautog/Tautaug : (n) [Narragansett, 'tant-auog'.] شمالی امریکا کی ایک قسم کی مچھلی؛ (حیوانیات) سیاہ ماہی۔

Tautological : (a) [f. Gr.] مکرر بالمعنی؛ جس میں تکرار با معنی ہو ؛ ایک ہی بات کو مختلف طریقے سے بیان کرنے سے متعلق ۔

Tautologically : (adv.) تکرار معنی کے ساتھ ۔

Tautologism : (n) تکرار بالمعنی کا استعمال ۔

Tautologist : (n) تکرار بالمعنی کا استعمال کرنے والا؛ تکرار پسند؛ جس کی عبارت میں تکرار معنی ہو ۔

Tautologize : (v) [f.Gr.] ایک ہی بات کو مختلف الفاظ کے ذریعےاظہار کرنا؛ تکرار معنی کرنا؛ مکررات استعمال کرنا ۔

Tautologous : (n) [f. Gr.] دیکھو Tautological

Tautologously : (adv.) دیکھو Tautologically

Tautology : (n) [late L. 'tautologia'.] (۱) ایک ہی بیان کی تکرار ۔ (۲) ایک ہی بات کا مختلف پیرائے میں بیان؛ ایک ہی بات کا مختلف الفاظ میں دہرایا جانا ۔ (۳) تکرار بالمعنی؛ تکرار معنی ۔ (٤) ہم معنی الفاظ کی بھرتی؛ تکرار حشو و زوائد؛ حشو قبیح ۔ (٥) زیادتی؛ کثرت؛ فراوانی؛ زائد ہونا؛ فضول ہونا ۔

Tautomer : (n) (کیمیا) حَرکی ہم ترکیب ۔

Tautomeric : (a) حَرَکی ہم ترکیبی سے متعلق ۔

Tautomerism : (n) [TAUTO-+Gr. 'meros'.] (کیمیا) حَرَکی ہم ترکیبی ($CH : C (OH)$ or $CH_2 CO$) ۔

Tautonym : (n) (حیوانیات) تکرار نام؛ متکرّر ۔

Tautophonic/-al : (a) تکرار صوت کا یا اس سےمتعلق؛ ایک ہی آواز کو بار بار دہرانے والا ۔

Tautophony : (n) [Gr. 'tautophonia'.] تکرار صوت ۔

Tautozonal : (n) ایک ہی منطقے کا؛ ایک ہی منطقے میں واقع ؛ ایک ہی زون (Zone) کا ۔

Tave : (v) [ME. 'Taven'] (بول چال برطانیہ) سخت کوشش کرنا؛ بڑی دقت سے یا کشمکش کے بعد آگے بڑھنا یا گزرنا ۔

Taver : (v) [freq. of tave] (۱) (اسکاٹستان) گشت لگانا؛ گھومنا؛ سیر کرنا ۔ (۲) (اسکاٹستان) بےوقوفی سے باتیں کرنا؛ بڑبڑانا؛ بڑ ہانکنا؛ بک بک کرنا ۔

**Tavern** : (n) [OFr., 'taverne'.] میخانہ؛ کھانے پینے اور شراب کی دکان؛ شراب خانہ۔

**Tavern table** : (n) شراب پینے کی میز؛ ایک چھوٹا ٹیبل جس پر بیٹھ کر شراب خانے میں شراب پی جاتی تھی۔

**Taverner** : (n) [OFr. 'tavernier'.] (شاذ) صاحب میخانہ؛ میخانہ دار؛ مے فروش۔

**Tavernless** : (a) بغیر میخانہ کے۔

**Taw** : (n) [Origin obsc.] (۱) گولیوں کا کھیل؛ گولیاں؛ تیلہ بازی؛ مہرہ بازی۔ (۲) گولی انٹا؛ تیلہ۔ (۳) گولیوں میں حد کی لکیریں جہاں سے تیلہ باز گولی مارتے ہیں (کھیل میں)؛ پالا۔

**Taw** : (v) [OE. 'tawian'.] (۱) چمڑا کمانا؛ چمڑا بنانا (بغیر کسا استعمال کئے خصوصاً پھٹکری اور نمک میں ڈبو کے)۔ (۲) (پیٹ کر) چمڑے کو نرم کرنا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ قیمہ کردینا۔

**Tawdrily** : (adv.) بھدی آرائش کے ساتھ؛ بھڑک دار اور بھدے طریقے سے۔

**Tawdriness** : (n) بھدی آرائش؛ بھڑک دار اور بھدا ہونا؛ بھڑکیلا اور بھداپن۔

**Tawdry** : (n) بھدا اور بھڑکیلا لباس؛ زیور یا آرائش کا سامان۔

**Tawdry** : (a) (۱) بھڑک دار اور بھدا؛ بھڑکیلا اور بھونڈا؛ بد مذاقی سے آراستہ کیا ہوا۔ (۲) گندم گونی؛ سبزگی۔ (۳) (مجازاً) نمائشی طور پر عمدہ۔

**Tawer** : (n) (۱) دبّاغ؛ کھٹیک؛ چمڑا رنگنے یا تیار کرنے والا۔ (۲) تیلہ باز؛ مہرہ باز۔

**Tawery** : (n) دبّاغ خانہ؛ کارخانہ دبّاغی؛ کھٹیک کی دکان۔

**Tawniness** : (n) گندم گونی؛ چمپئی رنگ ہونا۔

**Tawny** : (a) [late ME. 'tauny'] سانولا؛ گندمی؛ چمپئی؛ گندم گوں۔

**Tawny** : (n) (۱) گندمی رنگ۔ (۲) (نقابت) دیکھو Tenne۔

**Taws/Tawse** : (n) (خصوصاً اسکاٹستانی) لڑکوں کو سزا دینے کا چابک؛ کوڑا؛ تسمہ۔

**Taws/Tawse** : (v) تسمے سے تادیب کرنا؛ چابک یا کوڑے سے سزا دینا (لڑکوں کو)۔

**Tax** : (n) [ME. 'taxe'.] (۱) ٹیکس؛ محصول؛ کر؛ لگان؛ باج؛ خراج۔ (۲) بوجھ؛ بار (کسی ذمہ داری یا کام کا کسی شخص پر)؛ اکثر ("Upon" کے ساتھ) جرمانہ؛ تاوان۔ (۳) درس عبرت؛ ملامت؛ تہمت؛ سخت گیری۔

Capitation tax : دیکھو Capitation

Direct tax : (معاشیات) محصول یا ٹیکس بلا واسطہ۔

Income tax : انکم ٹیکس؛ آمدنی ٹیکس؛ محصول آمدنی۔

Indirect tax : (معاشیات) محصول بالواسطہ۔

Land tax : زمینی محصول یا زمین کا محصول۔

Poll-tax : جزیہ (اسلامی حکومت میں غیر مسلموں پر سالانہ محصول)؛ محصول تن جو فی کس پر عائد کیا جائے۔

Progressive tax : (معاشیات) محصول متزائد؛ بڑھنے والا محصول۔

Property tax : محصول جائداد۔

Proportionate tax : (معاشیات) محصول متناسب۔

Single tax : محصول مالیت (جو زمین کی قیمت پر بلحاظ توفیر آمدنی لگایا جائے)؛ املاکیہ۔

Subject of tax : (معاشیات) مورد محصول۔

**Tax** : (v) [OFr. 'taxer'.] (۱) محصول یا لگان عائد کرنا؛ کرلگانا؛ ٹیکس لگانا (رعایا، اجناس تجارت، اراضی وغیرہ پر)۔ (۲) (انجیل کی اصطلاح میں) اندراج اسامی کرنا؛ تشخیص محاصل کے لئے لوگوں کے نام درج فہرست کرنا۔ (۳) (مجازاً) زیادہ بوجھ ڈالنا یا زور ڈالنا (کسی شخص کے وسائل، قویٰ وغیرہ پر) سخت محنت لینا؛ بار ڈالنا۔ (٤) (قانون) جانچ کرمنظور کرنا یا نامنظور کرنا (مصارف مقدمہ وغیرہ کے مدات کو)۔ (٥) الزام دینا؛ ملزم ٹھہرانا (کسی فعل یا خطا کا)؛ ملامت کرنا؛ مذمت کرنا؛ الزام لگانا؛ زجر وتوبیخ

کرنا؛ تنبیہ کرنا؛ سرزنش کرنا ۔(٦) ذمہ داری عاید کرنا؛ مستوجب ٹھہرانا؛ سپرد کرنا؛ تفویض کرنا ۔

**Tax authority : (n)** (سیاسیات) حاکم محصول ۔

**Tax-collector/-gatherer : (n)** ٹیکس کلکٹر؛ محصل؛ محصول وصول کنندہ ۔

**Tax due : (n)** (معاشیات) واجب الادا محصول ۔

**Tax-exempt : (a)** (١) ٹیکس یا محصول معاف کیا ہوا ؛ لا محصولی؛ محصول سے بری یا مستثنیٰ ۔ (٢) وفاقی یا اسٹیٹ انکم ٹیکس سے بری ۔

**Tax-farmer : (n)** ٹھیکہ دار؛ محصل جو حکومت سے محصول وصول کرنے کا ٹھیکہ لیتا ہے ۔

**Tax-free : (a)** دیکھو Tax-exempt

**Tax in kind : (n)** نقد کے بجائے مال / پیداوار سے محصول ادائیگی ۔

**Tax (-) payer : (n)** محصول دہندہ؛ محصول گزار؛ مال گزار ۔

**Taxability : (n)** قابل محصول ہونے کی حالت؛ محصول ہونا؛ قابل محصول ہونا؛ محصول پذیری شے یا شخص کی ۔

**Taxable : (a) [Fr.]** (١) محصولی (مال وغیرہ)؛ قابل محصول؛ محصول پذیر : قابل مالیات ۔ (٢) (قانون) قانونی محصول یا فیس ۔

**Taxable : (n)** لائق محصول شخص؛ قابل محصول شخص؛ (خصوصاً جمع میں) اشیا یا اشخاص جو ٹیکس لگائے جانے کے لائق ہوں ۔

**Taxableness : (n)** دیکھو Taxability

**Taxably : (adv.)** قابل محصول ہوتے ہوئے یا ہوکر ۔

**Taxaceae : (n)** سدا بہار درخت کی ایک قسم ۔

**Taxaceous : (a) [f. mod. L. 'Taxaceae'.]** (نباتیات) سدا بہار درخت سے متعلق ۔

**Taxaspidean : (a) [f. mod.L. 'Taxaspidea'.]** (طیوریات) عصفوریہ قسم کے پرند سے متعلق ۔

**Taxation : (n) [L.'taxationem'.]** (١) محصولات؛ محاصل؛ محصول بندی؛ مالیات بندی ۔ (٢) تحصیل یا تشخیص محاصل؛ تشخیص (محاصل) کا اصول یا طریقہ ۔ (٣) نرخ بندی؛ تعین نرخ؛ تثبیت قمیت ۔ (٤) (تاریخ) وکلا یا دوسرے لوگوں کی فیس کا ٹیکس معاف کرنے کی اجازت دینا یا نہ دینا (کسی افسر مقررہ عدالت کا) ۔

**Taxation on land : (n)** (معاشیات) لگان زمین ۔

**Taxational : (a)** محصول بندی سے متعلق ۔

**Taxative : (a)** (١) (شاذ) مالیاتی؛ محصولاتی ۔ (٢) محصول بندی سے متعلق ۔

**Taxator : (n) [med. L. f. 'taxare'.]** ٹیکس لگانے والا؛ ٹیکس تشخیص کرنے والا؛ محصول بند ۔

**Taxeater : (n)** وہ شخص جسے عوامی چندہ سے مدد کی جائے؛ دوسروں کی امداد پر زندگی بسر کرنے والا شخص ۔

**Taxeopodous : (a) [Gr. 'taxes'+'Podos'.]** (حیوانیات) کف پا ترتیبہ؛ کلائی یا ٹخنوں کی ہڈیوں کی جوڑ بندی سے متعلق ۔

**Taxer/Taxor : (n) [AFr. 'taxour'.]** ٹیکس لگانے والا؛ ٹیکس تشخیص کرنے والا؛ محصول بند ۔

**Taxi : (n) Taxi Cab. Taxiplane,** (١) (بول چال) ٹیکسی ؛ Taxi meter کا مخفف ؛ کرایہ کی موٹر جس میں کرایہ نگارلگا ہوتا ہے؛ وہ موٹر جس میں میٹر کے ذریعے کرایہ معلوم کیا جاتا ہے؛ مسافرموٹر ۔ (٢) اس وضع کی دوسری موٹریں؛ ٹیکسی بان؛ کرایہ کی موٹر چلانے والا ۔

**Taxi : (v)** (١) ٹیکسی میں سفر کرنا؛ کرائے کی موٹر میں سفر کرنا ؛ ٹیکسی میں جانا یا لے جانا ۔ (٢) (ہوائی جہاز کا نیچے زمین یا پانی پر) چلنا یا دوڑنا (اڑنے سے قبل یابعد میں) ۔

**Taxi-cab/Taxicab : (n)** ٹیکسی؛ کرائے کی موٹر جس میں میٹر لگا ہوتا ہے؛ کرائے کی بگھی جس میں کرایہ نگار لگا ہوتا تھا ۔

**Taxi-dance : (n)** (امریکا) وہ رقص جس کے شُرکاء (پارٹنرز) کرائے پر بلائے جاتے ہیں ۔

**Taxi-dance hall : (n)** وہ رقص گاہ جہاں مردوں کے لئے کرائے پر لڑکیاں شریک رقص کے طور پر رکھی جاتی ہیں ۔

Taxi-dancer : (n) کرائے پر رقص کرنے والی لڑکیاں؛ ٹیکسی ڈانس ہال میں رقص کرنے والی۔

Taxi-man : (n) ٹیکسی ڈرائیور؛ ٹیکسی بان؛ کرائے کی موٹر چلانے والا۔

Taxi stand : (n) (۱) ٹیکسی اسٹینڈ؛ ٹیکسی پڑاؤ۔ (۲) دیکھو Cabstand۔

Taxi strip : (n) ہوائی اڈے کا فرش بند راستہ جس پر جہاز آہستہ آہستہ چلتا ہے۔

Taxi track : (n) (برطانیہ) دیکھو Taxi strip

Taxi-way : (n) دیکھو Taxi strip

Taxiarch : (n) (قدیم یونانی تاریخ) فوجی دستے کا کمانڈر یا فوجی رسالے کا سردار۔

Taxicorn : (a) [mod. L 'Taxicornes'.] (تشریح) سفتہ محاس والا (بھونرا)۔

Taxicorn : (n) ایک قسم کا بھونرا جس کے سرے پر محاس نکلے ہوتے ہیں۔

Taxidermic/Taxidermal : (a) (آرٹ) پوست انبازی کا؛ تصبیر کا۔

Taxidermist : (n) (فن) پوست انباز ؛ مُصبِر۔

Taxidermy : (n) [f. Gr. 'Taxis'+'derma'.] (فن) جانوروں کی کھال میں بھس بھرنے کا فن یا پیشہ؛ پوست انبازی؛ تصبیر (جلود)۔

Taximeter : (n) (۱) ٹیکسی میٹر۔(۲) کرایہ نگار یا شرح نما میٹر جو کرائے کی موٹروں میں لگا ہوتا ہےاور وقت اور فاصلہ گزرنے کے ساتھ ساتھ خود بخود کرایہ دکھاتا رہتا ہے۔

Taxin : (n) [f. L. 'taxus'+-IN.] (کیمیا) صمغ صور؛ اکھل کا گوند ؛ (ایک صنوبری قسم کے درخت کے) پتوں کا گوند؛ صمغ صنوبری ؛ پت گوند۔

Taxine : (n) تلخ الکولائیڈ جو صنوبری قسم کے درخت کے پتوں میں پایا جاتا ہے ($C_{37}H_{51}NO_{10}$)۔

Taxing : (n) محصول بندی؛ مقوم؛ ٹیکس تشخیص کرنے والا؛ محصول کا اندازہ لگانے والا۔

Taxing-master : (n) تنقیح کنندہ ؛ عدالت کا وہ افسر جو عدالت کے مشیر قانونی کی بل کے متعلق

اخراجات مقدمہ کی جانچ کرتا ہے اور غیر ضروری مدات کو کالعدم قرار دیتا ہے یا نامنظور کرتا ہے۔

Taxinomy : (n) (حیوانیات اور نباتیات کے مختلف گروہوں میں) تقسیم کے اصول ؛نظامِ تقسیم۔

Taxiplane : (v) ہوائی جہاز، جو ٹیکسی کی طرح کرایہ پر لیا جا سکتا ہے۔

Taxis : (n) [Gr. 'taxis'.] (۱) (جراحی) (ہاتھ کی) داب؛ دباؤ : جس سے اپنی جگہ سے ہٹے ہوئے اعضا اپنی جگہ ٹھیک بیٹھ جائیں؛ دستی جاانداز ی بر۔ (۲) (قدیم یونانی تاریخ) فوجی دستہ؛ جماعت (فوجی) خصوصاً پیادہ فوج کی۔(۳) (حیاتیات) ترتّب؛ حرکت انگیزی۔ (٤) (حیوانیات) تجنیس؛ صنف بندی؛ تقسیم۔ (٥) (خطابت) ترتیب (الفاظ کی دروبست)۔

Taxiless : (a) لا محصول ؛ جس پر کوئی محصول نہ ہو؛ بغیر ٹیکس والا۔

Taxlessly : (adv.) لا محصول طور پر؛ بغیر محصول کے۔

Taxlessness : (n) لا محصولیت۔

Taxology : (n) (حیوانیات ، نباتیات) مبحث تقسیم ؛ صنفیات؛ علم تجنیس۔

Taxonomer : (n) (حیاتیات) صنف بند؛ ماہر تجنیس؛ عالم صنف بندی؛ عالم تجنیس۔

Taxonomic/-al : (n) مبحث تقسیم سے متعلق؛ طبقہ بندی کا یا اس سے متعلق؛ مبحث تقسیمی۔

Taxonomically : (adv.) مبحث تقسیم کےطور پر؛ نظام تقسیم کے ساتھ؛ اصول تقسیم یا نظام تقسیم کے مطابق۔

Taxonomist : (n) دیکھو Taxonomer

Taxonomy : (n) [Fr. 'taxonomie'.] (تاریخ موالید) (حیوانیات اور نباتات کے مختلف گروہوں میں) تقسیم کے اصول؛ نظام تقسیم؛ طبقہ بندی؛ سائنسی تقسیم کےعام اصول کا مطالعہ؛ اصول تجنیس۔

Classical taxonomy : قدیم صنف بندی؛ شکل صنف بندی۔

Experimental taxonomy : (حیاتیات) ارتقائی صنف بندی ؛ تجربی صنف بندی۔

Taxus : (n) [L.] (نباتیات) نمائشی اور سجاوٹ کے پودوں کی ایک قسم۔

Taxus Baccata : (n) (نباتیات) ہُور؛ برمی؛ اکھل۔

Tayassu/Tayacu : (n) [Tupi. 'tayacu'.] سور کے مانند ایک پستاندار امریکی جانور۔

Tayra : (n) [Tupi. 'taira'.] نیولے کی جنس کا دودھ پلانیوالا یک برازیلی جانور۔

Tazia : (n) [Arab. 'taziyah'.] تعزیہ۔

Tazza : (n )[Arab. 'tass, tassah'.] کھلے منہ کا اتھلا پیالہ۔

Tcheka/Che(-) ka :(n) [Russ.] ایک تحقیقاتی تنظیم جو سنہ ۱۹۱۷ء میں روس میں قائم کی گئی تھی جس کا مقصد جوابی انقلابی تحریک کا پتا چلاناتھا۔

Tchetvert : (n) [Russ.] اناج کا روسی پیمانہ؛ اناج ناپنے کا روسی پیمانہ۔

Tchick : (n) ٹک ٹک کی آواز؛ ہیں ہیں کی آواز (خصوصاً گھوڑے کو تیز چلانے کی غرض سے)؛ ٹٹکاری۔

Tchick : (v) ٹک ٹک کرنا؛ ٹٹکاری مارنا۔

Te Deum : (n) T. D. laudamy (۱) حمد؛ شکرانہ؛ (لاطینی الفاظ سے شروع ہوتا ہے جن کے معنی ہیں "اے خدا ہم تیری حمد کرتے ہیں" حمد صبح کی نماز میں شکرانے کے موقعوں پر گائی جاتی ہے)۔ (۲) وہ گت جو اس موقع پر بجائی جاتی ہے؛ حمد کی گت؛ شکرانے کی گت۔

To sing Te Deum : (مجازاً) شادیانے بجانا؛ فتح یا خوشی کے ترانے گانا۔

Tea : (n) [DU. 'thee'.] (۱) چائے کا پودا۔(۲) چائے کی پتی : چائے (جو سبزہ ، سیاہ وغیرہ کئی طرح کی تیار کی جاتی ہے)۔ (۳) چائے کا پانی یا جوشاندہ؛ چائے (جس حالت میں جوش دے کر پی جاتی ہے)؛ کوئی مشروب۔ (٤) (اس قسم کی دوسری ادویہ وغیرہ کا) جوشاندہ ؛ عرق۔(٥) سہ پہر کی چائے ؛ سہ پہر یا تیسرے پہر کا ناشتہ چائے وغیرہ کے ساتھ۔ (٦) شام کی چائے ؛ شام کا کھانا چائے کے ساتھ۔ (۷) (عامیانہ) (امریکا) حشیش ؛ خصوصاً حشیش کو گرم پانی میں خمیر اٹھا کر پینا۔

Arabian tea : عربی پودا جس کی پتیاں بطور چائے استعمال ہوتی ہیں۔

Australian tea/Botany Bay tea : آسٹریلیا کا ایک پودا جس کی پتّی کی چائے بنتی ہے۔

Brazilian tea/ Brazil- : برازیلی پودا جس کی پتیاں بطور چائے استعمال ہوتی ہیں۔

Labrador tea : ایک قسم کا پودا جس کی پتیوں سے چائے بنائی جاتی ہے۔

New Jersey tea : نیو جرسی کا ایک پوداجس کی پتیوں سے چائے بنائی جاتی ہے۔

New Zealand tea : نیوزی لینڈ کا ایک پودا جس کی پتیوں سے چائے بنائی جاتی ہے۔

Oswego tea : شمالی امریکا کا دو برگہ پودا جس کا جوشاندہ ٹانک یا معدے کی دوا کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

Paraguay tea : جنوبی امریکا کا ایک پودا جس کی پتیاں چائے کی پتیوں کی جگہ استعمال کی جاتی ہیں۔

Sweet tea : دیکھو Botany Bay tea

Tea : (v) (۱) (بول چال) چائے پینا۔(۲) چائے پلانا؛ چائے سے خاطر کرنا۔

Tea-bag : (n) کپڑا یا کاغذ کی تھیلی کا مقطار (فلٹر) جس میں انفرادی طور پر لوگوں کو چائے پلانے کے لئے چائے کی ایک مقررہ مقدار ہوتی ہے۔

Tea-basket : (n) ٹوکری جس میں سہ پہر کی چائے کے لوازمات ہوں۔

Tea-berry (n) ایک قسم کا امریکی پودا جو جاڑے میں سبز رہتا ہے۔

Tea-board : (n) چائے کا طشت؛ طشت چائے؛ چائے پیش کرنے کا طشت۔

Tea-boy :(n) نوکر؛ ملازم؛ پیش خدمت مرد۔

Tea-break : (n) کام کے دوران میں چائے کے لئے وقفہ۔

Tea-bug : (n) ایک کیڑا جو چائے کےپودوں کو نقصان پہنچاتا ہے؛ چائے کے پودوں کونقصان پہنچانےوالا کیڑا۔

Tea-caddy : (n) چائے کی پٹاری یا ڈبا ۔

Tea-cake : (n) کیک جو چائے کے ساتھ کھائے جائیں ۔

Tea-canister : (n) دیکھو Tea-caddy

Tea cart : (n) چائے اور ہلکا ناشتہ پیش کرنے کے لئے ڈنر ویگن (ایک قسم کی پہیے دار گاڑی) ۔

Tea-chest : (n) بڑا چوبی بکس جس میں چائے دوسری جگہ بھیجی جاتی ہے ۔

Tea-clam : (n) (امریکا) ایک چھوٹا پتھر ۔

Tea-clipper : (n) زود رو کشتی جو پہلے چائے کی تجارت کے لئے بنائی گئی تھی اور استعمال ہوتی تھی ۔

Tea-cloth : (n) (۱) (چائے کی میز کا) میز پوش؛ چھوٹا ٹیبل کلاتھ ۔ (۲) کشتی پوش ۔ (۳) چائے کی پیالیاں پوچھنے کا کپڑا یا میز پوچھنے کا کپڑا ۔

Tea-cosy : (n) چائے دانی پوش؛ کیتلی پوش ۔

Tea-cup : (n) (۱) چائے کی پیالی ۔ (۲) ایک پیالی بھر (نیز T. Cupful ) جتنا ایک چائے کی پیالی میں آتا ہے ۔

A storm in a tea-cup : (۱) ذرا سی بات کے لئے بڑا ہنگامہ ۔ (۲) محدود حلقے میں بڑی شورش ۔

Tea cupful : (a) پیالی بھر؛ جتنا ایک چائے کی پیالی میں آتا ہے ۔

Tea-dance : (n) وہ رقص جو آخیر سہ پہر میں ہو ۔

Tea-fight : (n) (عامیانہ یا بول چال) (مزاح) چائے کی دعوت؛ ٹی پارٹی؛ چائے نوشی ۔

Tea-garden : (n) (۱) چائے خانہ جو باغ میں ہو ۔ (۲) چائے کا باغ ۔

Tea-gown : (n) (زنانہ) لباس جو چائے پینے کے وقت خواتین پہنتی ہیں ۔

Tea-hound : (n) چائے کا عادی؛ چائے کا بہت زیادہ استعمال کرنے والا ۔

Tea-house : (n) چائے خانہ (خصوصاً چین اور جاپان میں)؛ وہ ہوٹل جہاں ہلکا ناشتہ دستیاب ہو ۔

Tea-kettle : (n) چائے کی کیتلی؛ وہ برتن جس میں چائے کےلئے پانی تیار کیاجاتا ہے ۔

Tea-leaf : (n) (۱) چائے کی پتی؛ برگ چائے (تازہ وخشک) ۔ (۲) (جمع میں) نچوڑی ہوئی یا جوش وغیرہ کے بعد کی بیکار) چائے جس سے فرش صاف کرنے کا کام لیتے ہیں؛ چائےپھوک ۔

Tea-meeting : (n) عوامی سماجی جلسہ (عام طورپر مذہبی تنظیم کا) جس میں چائے پی جاتی ہے ۔

Tea-party : (n) ٹی پارٹی ؛ چائے کی دعوت؛ عصرانہ چائے؛ مجلس عصرانہ؛ تقریب جس میں چائے پی جاتی ہے ۔

Tea-pot : (n) چائے دانی؛ چائے کا برتن ۔

Tea-plant : (n) چائے کا پودا ۔

Tea-ring : (n) حلقه دار یا انگشتری نما خمیری کافی کیک ۔

Tea-room : (n) چھوٹا رستوران ۔

Tea-roomy : (a) رستوران میں کھانے کے کمرے سے متعلق ۔

Tea-rose : (n) (۱) گلاب کی بعض قسم جس میں چائے کی سی خوشبو ہوتی ہے؛ (نباتیات) گل چائے ۔ (۲) اس گلاب کا رنگ ۔

Tea-service : (n) ٹی سٹ؛ چائے کا برتن؛ چائے کا پورا سامان (جوڑ)۔

Tea-set : (n) دیکھو Tea service

Tea-shop : (n) (۱) (خصوصاً برطانیہ) دیکھو Tea room ۔ (۲) (برطانیہ) دیکھو Cafe؛ لنچ روم ۔

Tea spoon : (n) چھوٹا چمچہ؛ چائے کاچمچہ؛ قاشق چائے خوری۔

Tea-spoonful : (a) (۱) چائے کے چمچے بھر؛ چھوٹے چمچے بھر ۔ (۲) $1\frac{1}{3}$ فلیوڈ (Fluid) ڈرام کے برابر (میڈیکل)۔

Tea-table : (n) (۱) چائے میز ؛ چائے کی میز ؛ چھوٹی میز ۔ (۲) جماعت جو چائے پر اکٹھا ہو ۔ (۳) سماجی اجتماع کی جگہ ۔

Tea-taster : (n) چائے چکھنے والا؛ چائے کا اکسپرٹ، ماہر؛ چائے جانچنے والا؛ چائے کے معیار کو بتانے والا ۔

Tea-things : (n) ظروف چائے؛ ٹی سیٹ؛ چائے پیش کرنے میں استعمال کی جانے والی چیزیں۔

Tea-time : (n) چائے کا وقت (سہ پہر یا شام کو سویرے)۔

Tea towel : (n) دیکھو Dish towel

Tea-tray : (n) چائے کا طشت؛ ٹرے۔

Tea-tree : (n) (۱) چائے کا پودا۔(۲) Myrtle خاندان کے آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ کے مختلف درخت یا جھاڑیاں جن کی پتیاں چائے کے عوض میں استعمال کی جاتی ہیں۔ (۳) افریقی چائے کا پودا۔

Tea-trolly (n) (خصوصاً برطانیہ) پہیے دار چھوٹی میز جس پر چائے کا سامان یالوازمات رکھے جاتے ہیں؛ چائے اور ہلکا ناشتہ پیش کرنے کے لئے؛ چائے ویگن۔

Tea-urn : (n) چائے کا منہ بند پیالہ یا قفلی جس میں چائے کا پانی جوش دیا یا رکھا جاسکے۔

Tea-wagon : (n) دیکھو Tea Trolly

Teach : (v) [OE. 'traec(e)an'.] (۱) سکھانا؛ بتانا؛ تعلیم دینا (کسی کام کی) ؛ ہدایت کرنا ۔ (۲) پڑھانا (مدرسے ، اسکول وغیرہ میں) ؛ تعلیم دینا (کسی مضمون یا کسی ہنر کا)؛ درس دینا؛ سبق پڑھانا؛ رہنمائی کرنا ۔ (۳) تعلیم دینا؛ معلم ہونا؛ معلمی یا پڑھانے کا کام کرنا ۔ (٤) سمجھانا؛ ذہن نشیں کرنا؛ آگاہ کرنا؛ اطلاع دینا؛ مطلع کرنا؛ نقش کرنا ۔ (٥) خطبہ دینا؛ وعظ کہنا؛ پندونصیحت کرنا ۔

To teach a person a thing : کسی شخص کو کوئی چیز بتانا یا سمجھانا ۔

To teach a person or agent : تعلیم دینا؛ آگاہ کرنا؛ درس دینا؛ بتانا ۔

To teach a thing : سبق دینا؛ درس دینا؛بتانا؛ علم دینا؛ سکھانا۔

Teach-in : (n) [Origin U.S.] توجہ مبذول کرانے کے لئے بحث اور تقریر کا سلسلہ۔

Teachability : (n) قابل تعلیم ہونا؛ تعلیم پذیری؛ درس پذیری؛ تربیت پذیری؛ فرمانبرداری۔

Teachable : (a) (۱) قابل تعلیم؛ تعلیم پذیر؛ یاد دادنی؛ تربیت پذیر؛ جسے تعلیم دی جاسکے ۔ (۲) (مضمون وغیرہ کے متعلق) قابل تعلیم؛ درس پذیر؛ جو پڑھایا جاسکے؛ پڑھانے کے لائق ۔

Teachableness : (n) دیکھو Teachability

Teachably : (adv.) تعلم پذیری کےطور پر؛ تعلیم دیتےہوئے؛ سکھاتے ہوئے ۔

Teacher : (n) (۱)معلم؛ مدرس؛ آموزگار؛ مربی؛ استاد؛ درس دینے والا؛ تعلیم دینے والا، سکھانے والا یا والی؛ ٹیچر ۔ (۲) واعظ ؛ خطیب ۔

Teacher bird/Teacher : (n) [imit] دیکھو Oven-bird

Teacherage : (n) قیام گاہ جس کا مدرس کے لئے انتظام کیا گیا ہو؛ مدرس کا مکان؛ رہائش گاہ؛ مدرس کے رہنے کی جگہ ۔

Teacherless : (a) بغیر معلم یا مدرس کے ۔

Teachers college : (n) معلم کا کالج؛ وہ کالج جہاں ٹیچروں یا معلموں کو ٹریننگ دی جاتی ھے (جس کی مدت عام طور پر چار سال ہوتی ھے)؛ تدریس گاہ معلم۔

Teacher's pet : (n) (۱) چہیتا شاگرد ۔(۲) مقرب؛ چہیتا ۔

Teachership : (n) معلمی؛ مدرسی ۔

Teaching : (n) (۱)آموزش؛ تعلیم؛ درس وتدریس؛ آموزگاری۔ (۲) تعلیم عقائد یا اصول جن کی تلقین کی جائے ۔

Teaching capacity : (n) (جمع) تدریسی یا تعلیمی استعداد، صلاحیت؛ تعلیم دینے کی صلاحیت ۔

Teaching hospital : (n) اسپتال جہاں طبّی تدریس بھی ہوتی ھے۔

Teaching-machine : (n) تدریسی مشین؛ میکانکی آلہ جس سےتعلیم دی جائے؛ تعلیم دینے کا میکانکی آلہ ۔

Teachings : (n) (فلسفہ) تعلیمات؛ افادات؛ ارشادات ۔

The teaching of the Church : کلیسائی یا مذہبی تعلیمات۔

Teaed : (a) Tea کا فعل ماضی ۔

Teaette : (n) ڈھکن دار چمچہ؛ چائے بنانےوالا ۔

**Teak : (n) [Pg. 'teca'.]** ساگوان؛ ساج؛ مشہور مضبوط لکڑی جس سے جہاز وغیرہ بناتے ہیں۔

**Teak of New Zealand : (n)** نیوزی لینڈ کا ساگوان۔

**Teal : (n) [ME. 'tele'.]** (۱) (حیوانیات) ایک قسم کی چھوٹی مرغابی؛ پن ککڑی؛ آبی پرند۔(۲) اس پرند کا گوشت (غذا کے طور پر)۔

American or Green-winged teal : امریکن پَن ککڑی۔

Blue-winged teal : شمالی اور جنوبی امریکا کی پن ککڑی۔

Chinese teal : ماندابن بطخ؛ چینی پن ککڑی۔

**Garganey teal :** گارگینی پن ککڑی۔

**Tealery : (n)** وہ جگہ جہاں پن ککڑی کو پالا جاتا ھے۔

**Tealess : (a)** چائے کی کمی؛ فقدان چائے؛ بغیر چائے کے؛ چائے سے محروم۔

**Team : (n) [OE. 'team'.]** (۱)جھنڈ (سوّر کا)؛ بطخوں کا جھول؛ چھوٹے جانوروں کا جھول۔(۲) باربرداری دو یا زیادہ جانور جو ایک ساتھ جُتے ہوئے ہوں؛ جوڑی؛ قطار۔(۳) ٹیم (فٹ بال ٹیم)۔(٤) مل کر کام کرنے والوں کی جماعت؛ جتھا؛ دستہ۔ (٥) (مجازاً) ایک ساتھ کھینچنے والے اشخاص کےلئے استعمال ہوتا ھے۔(٦) ایک قطار میں اڑنے والی چڑیا؛ جنگلی بطوں کا جھنڈ یا غول۔ (٧) غیر معمولی صلاحیت کا آدمی۔

**Team : (v)** (۱) جوئے میں جوتنا؛ جوتنا (گھوڑوں وغیرہ کو جوڑی میں)؛ جوت لگانا؛ جوڑنا۔(۲) ٹھیکے پر اٹھانا؛ ایسے ٹھیکہ دار کو کام دینا جو مزدوروں کے جتھے سے کام لیتا ہو۔(۳) ٹیم کے ذریعے ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا۔ (٤) جتھے کے ذریعے کام کرانا؛ مل کر کام کرنا۔ (٥) (مجازاً) کسی قوت کا متحد ہونا؛ طاقت کے ساتھ اتحاد قائم رکھنا۔

To team up with : کسی کے ساتھ اتحاد قائم کرنا؛ کسی قوت کا متحد ہونا۔

**Team : (a)** ٹیم کا یا اس سے متعلق؛ جتھا سے متعلق؛ دوسروں کے ساتھ مل کر انجام دیا ہوا۔

**Team-work : (n)** (۱) متفقہ کوشش؛ مشترکہ یا متحدہ کام؛ منظم اتحاد عمل۔(۲) وہ کام جو جانوروں کے جتھے کے ذریعے انجام پایا ہو۔

**Teaman : (n)** چائےفروش؛ چائےکا ڈیلر؛ چائے کی تجارت کرنے والا؛ چائے کا تاجر؛ خاص کر چائے کا گاہک، خریدار۔

**Teaming : (v)** ٹھیکےپر دینا (جتھے سے کام لینےوالے ٹھیکہ دار کو)۔

**Teamer : (n)** (۱) ٹیم کا مالک یا ڈرائیور؛ جتھے کو ہانکنے والا۔(۲) دیکھو Teamster۔

**Teamman : (n)** دیکھو Teamer

**Teammate : (n)** شریک ٹیم؛ ٹیم کا رکن؛ جتھے کا ساتھی۔

**Teamsman : (n)** دیکھو Teamer

**Teamster : (n)** (۱) ٹیم کامالک یا ڈرائیور؛ جتھے کو ہانکنے والا؛ لے جانے والا؛ جوڑی ہانکنے والا۔(۲) موٹر، ٹرک کا ڈرائیور (خصوصاً پیشے کے طورپر)۔

**Teamwise : (adv.)** (۱) جوڑی جوڑی؛ قطارقطار۔(۲) جوڑی یا قطار میں۔

**Teapoy/Tepoy : (n) [Fr. Hindi, in Comb. tir+pers.par]** تین پائے کی چھوٹی میز؛ چائے پینے کی میز؛ تپائی۔

**Tear : (n) [OE. 'tear'.]** (۱) اشک؛ آنسو؛ گریہ؛ اشک ریزی۔ (۲) (مجازاً) آنسو کی مثل شے؛ قطرہ؛ بوند (خصوصاًرال گوندوغیرہ کی)۔(۳) غم کا اظہار؛ غصہ؛ اندوہ۔

Crocodile tears : جھوٹ موٹ کا رونا؛ جھوٹے ٹسوے؛ مگرمچھ کے آنسو۔

Found her in tears : اسے اشکبار پایا۔

**Tear : [f. TEAR.V.]** (۱) پھاڑنے؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنے کا عمل۔ (۲) ریخت؛ چاک؛ پارگی؛ دریدگی۔(۳) کھونچ؛ کھرنچا (کپڑے وغیرہ میں)؛ شگاف؛ درز۔ (٤) تیز گام؛ تیز قدم؛ سرپٹ۔(٥) (امریکا عامیانہ) مے نوشی کا دور؛ رنگ رلیاں؛ عیش ونشاط؛ خوشی؛ مستی۔(٦) غصہ؛ طیش؛ غیظ وغضب؛ خشم۔

Wear and tear/Tear and wear : شکست وریخت؛ توڑ پھوڑ۔

**Tear : (v) [OE. 'teran'.]** (۱) پھاڑنا؛ ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ چاک کرنا؛ پارہ پارہ کردینا۔(۲) تفریق پیدا کرنا؛ ٹکڑیوں میں تقسیم کردینا؛ ٹکڑے کر دینا؛ پارٹی میں تقسیم ہونا۔(۳) پھاڑ کر سوراخ

کرنا؛ کھرنچا لگانا ۔ (٤) (لغوی اور مجازی معنی میں) نوچ ڈالنا؛ کھسوٹ لینا؛ بزور کھینچنا یا توڑنا؛ نوچنا؛ پھاڑ ڈالنا؛ کھسیٹ لینا؛ چھین لینا؛ اکھاڑ ڈالنا ۔ (٥) (at کے ساتھ) پھاڑنے کی کوشش کرنا؛ نوچنا؛ کھسوٹنا ۔ (٦) پھٹنا ۔ (٧) جھپٹنا؛ دوڑنا؛ اڑے ہوئے چلنا (جلدی یا تندی سے) ۔ (٨) ریزہ ریزہ کر ڈالنا یا ہو جانا؛ پاش پاش کر ڈالنا؛ بےترتیب کردینا؛ الٹ پلٹ کردینا ۔ (٩) (گوشت یا نسیج کو) چیرنا؛ پھاڑنا؛ تکا بوٹی کرنا؛ زخمی کرنا؛ مجروح کرنا ۔ (١٠) (مجازاً) بزورہٹانا؛ زبردستی لینا؛ جبر کرنا؛ دبانا؛ جبراً حاصل کرنا ۔ (١١) اچانک کاٹ کھانا؛ جلدی سے اٹھالینا؛ تڑاق سے توڑ ڈالنا ۔ (١٢) تیزی سے حرکت کرنا؛ تندی سے آگے بڑھنا؛ جھپٹنا ۔

Could not tear myself away : اپنی کو جدا نہ کر سکا؛ کسی طرح دل نہ چاہا کہ چلا جاؤں ۔

Country was torn by factions : گروہ بندی کی بدولت ملك ٹکڑے ٹکڑے ہو رہا تھا ۔

Heart torn by conflicting emotions : دل جیسے متضاد جذبات نے کشمکش میں ڈال دیا ہو ۔

To tear it : (عامیانہ) سارا کھیل بگا ڑ دینا؛ (سارا معاملہ) چوپٹ کردینا؛ ستیا ناس کردینا ۔

To tear one's hair : سر کے بال نوچنا (غصے یا مایوسی میں) ۔

Tear -: [The stem of JEAR (v) in comb.] جزو ترکیبی ۔

Tear-away : (n) (١) تیزی یا سرعت سے کام کرنے والا یا متحرك ہونےوالا شخص ۔ (٢) گنڈا؛ شہدا؛ بدقماش ۔

Tear-away : (v) ہٹانا (بادل ناخواستہ؛ بے دلی سے) ۔

Tear-bag : (n) (١) ہرن کی آنکھوں میں موم جیسی رطوبت لانے والےغدود ۔ (٢) اشك آورگلٹی؛ دمعی غدود ۔

Tear-blanket : (n) دیکھو Hercules-club

Tear bomb/-shell : (n) دمعی بم؛ آنسو گیس سے بھرا ہوا بم؛ دمعی بم گولہ ۔

Tear-bottle : (n) دیکھو Lachrymatory

Tear-cat : (n) لاف زن؛ لفّاظ ۔

Tear-coat : (n) دیکھو Hercules-club

Tear drop : (n) اشك ؛ آنسو ۔

Tear-duct (n) غدود سے آنسو جس پتلی نلی سے آنکھوں میں آتے ہیں ۔

Tear gas : (n) اشك آور گیس؛ آنسو گیس؛ زہریلی گیس جس سے آنسو بہنے لگتے ہیں اور کچھ دیر کے لئے بصارت زائل ہو جاتی ہے ۔

Tear-gland : (n) اشك آور گلٹی؛ دمعی غدود ۔

Tear-off : (a) جسے پھاڑ کر الگ کیا جا سکے ۔

Tear-off : (n) کاغذ کی پرچی وغیرہ جو اس طرح لگی ہو کہ بہ آسانی پھاڑکر علیحدہ کی جا سکے ۔

Tear pit : (n) (حیوانیات) ہرن کی آنکھوں میں موم جیسی رطوبت لانے والے غدود ۔

Tear-sac : (n) دیکھو Tear pit

Tear-shell : (n) اشك آور بم کا گولہ ۔

Tear-thumb : (n) Polygonum جنس کے پودوں کے نام ۔

Tear up : (v) (١) نقصان پہنچانا؛ خسارہ دینا؛ قدر گھٹانا؛ ہٹانا؛ اٹھا دینا؛ نکال دینا؛ برطرف کر دینا؛ موقوف کر دینا ۔ (٢) پھاڑ کر برباد کر دینا؛ ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالنا ۔

Tearable : (n) قابل ریخت؛ پھٹنے کے لائق ۔

Tearaway : (a) (برطانیہ) نہایت تیز؛ بےحد عجلت کا ۔

Teardown : (v) (١) ایك دوسرے سے جدا کرادینا؛ (اجزا) الگ الگ کرادینا؛ برباد کرنا؛ تباہ کرنا ۔ (٢) بدنام کرنا؛ رسوا کرنا؛ ذلیل کرنا ۔ (٣) ٹکڑے ٹکڑے کرنا؛ پھاڑنا؛ علاحدہ کرنا؛ جداکرنا ۔

Teardown : (n) علاحدگی؛ الگ الگ ہونے کی حالت ۔

Tearer : (n) (١) پھاڑنے والا؛ جھپٹنے والا؛ ہنگامہ کرنےوالا شخص ۔ (٢) لفاظ؛ لسان؛ باتیں بنانے والا؛ اودھمی؛ خرمستیاں کرنےوالا ۔ (٣) بہت زیادہ جالب نظر کوئی چیز ۔

Tearful : (a) (١) پُر اشك ؛ اشك آلودہ ؛ اشك بار ۔ (٢) افسوسناك ؛ المناك؛ غم آلود؛ غمناك ۔

Tearfully : (adv.) اشک آلودہ ہوکر؛ اشک آلودگی سے؛ ڈبڈبانی (آنکھوں کے ساتھ) اشک بھر لا کے؛ چشم نمناک سے؛ پرنم آنکھوں سے؛ اشکباری کے ساتھ۔

Tearfulness : (n) اشکباری؛ اشک آلودگی۔

Tearily : (adv.) اشک آلود ہوکر؛ آنسوؤں کے ساتھ؛ روتے ہوئے۔

Tearing : (a) (۱) جگرخراش؛ دل خراش؛ تکلیف دہ۔ (۲) جلدی کا؛ عجلت کا؛ عاجلانہ؛ تند؛ تیز؛ شدید؛ نہایت سخت؛ تندو تیز۔ (۳) غضبناک؛ خشمناک؛ تشدد کا۔ (٤) (خصوصاً برطانیہ) شاندار؛ عالیشان ؛ پُر تکلف؛ اعلیٰ ؛ عمدہ ؛ مؤثر۔

Tearing : (n) غیر معمولی طور پر اشکباری؛ آنسو کا بہنا۔

Tearless : (a) بےاشک؛ بےآنسو؛ جس میں آنسو نہ ہوں؛ جو روتا نہ ہو۔

Tearlessly : (adv.) بے آنسو کے ؛ بے روتے ہوئے؛ بغیر آنسو بہائے۔

Tearlessness : (n) بے اشکی؛ بغیر آنسو کے ہونا۔

Teart : (a) (انگریزی بولی) کھٹّا؛ ترش۔

Teartneas : (n) کھٹا پن؛ ترشی۔

Teary : (a) [f. TEAR (n) +-Y] (۱) اشکبار؛ اشک آلود؛ آنسو سےبھری ہوئی (آنکھیں)؛ اشک آور۔ (۲) گریہ دار؛ غم انگیز؛ افسوسناک؛ حسرت انگیز؛ رقّت انگیز؛ پُر درد۔

Teasable : (a) دق کئے جانے کے قابل؛ ستانے کے قابل؛ تنگ کرنے کے قابل؛ چھیڑنے کے قابل؛ قابلِ اذیت۔

Teasableness : (a) ستائے جانے کے قابل ہونا؛ چھیڑخانی کے لائق ہونا۔

Tease/Teaze : (v) [OE. 'taesan'.] (۱) چھیڑنا؛ چھڑخانی کرنا؛ دق کرنا؛ تنگ کرنا؛ ستانا؛ اذیت پہنچانا؛ عاجزکرنا۔ (۲) پیچھے پڑجانا؛ جان کھالینا؛ سرہوجانا (کوئی کام کرانےکےلئے)۔ (۳) تومنا؛ صاف کرنا؛ شانہ کرنا (اون، سن وغیرہ کے ریشوں کو)؛ دُھننا؛ دُھنکنا۔ (٤) (کپڑے کا) رواں اٹھانا۔ (۵) دھجیاں اڑانا؛ پرزہ پرزہ کرنا؛ پارہ پارہ کرنا۔

Teasel/Teazle : (n) [OE. 'taesel'.] (۱) Dipsacus جنس کا ایک پودا؛ (نباتیات) خارشتر؛ ولائتی گوکھرو؛ اونٹ کٹارہ۔ (۲) چند پودے جن کے سروں پر گوکھرو کے سے گچھے ہوتے ہیں اور وہ کپڑے پر رواں اٹھانے کے کام آتے ہیں۔ (۳) ولائتی گوکھرو کے گچھے۔ (٤) وہ آلہ جس سے کپڑے پر رواں اٹھاتے ہیں۔

Fuller's teasel : ایک قسم کا پودا۔

Wild teasel : ایک قسم کا پودا۔

Tease up : (v) بڑھانا؛ اضافہ کرنا۔

Teasel/Teazle : (v) کپڑے پر ولایتی گوکھرو سے رواں اٹھانا۔

Teasel-board : (n) ولایتی گوکھرو کا فریم۔

Teasel-cylinder : (n) دیکھو Teasel-board

Teasel-frame : (n) دیکھو Teasel-board

Teasel-rod : (n) ولایتی گوکھرو کا فریم۔

Teaseler : (n) (۱) کپڑوں پر رواں اٹھانے والا؛ دیکھو Gigger۔ (۲) کپڑوں پر رواں اٹھانے کا آلہ۔

Teasement : (n) چھیڑخانی؛ ستانے، دق کرنےکاعمل؛ تنگ کرنا۔

Teaser : (n) (۱) اذیت دینے والا؛ ستانےوالا؛ وہ شخص جسے چھیڑخانی یا ستانے کی عادت ہو؛ پریشان کرنے والا؛ آزار پہنچانے والا؛ خشمگیں کنندہ؛ شریر؛ بدمعاش؛ کلپانے والا۔ (۲) پیچیدہ مسئلہ؛ ٹیڑھا سوال؛ بنیڈا کام؛ ٹیڑھی کھیر۔ (۳) روئی توڑنےوالا؛ روئی صاف کرنے والا آلہ یا مشین۔ (٤) گتھی سلجھانے والا؛ (سوال، مقدمہ وغیرہ) حل کرنے والا۔ (۵) جنسی خواہش کو بر انگیختہ کرنے والی مگر وصل سے انکار کرنے والی خاتون۔ (٦) مختلف پرندوں کےمقامی نام۔ (۷) نر جانور جسے مادہ جانور کا مستی میں ہونا پہچاننے کےلئے استعمال کیا جاتا تھا۔

Teasing : (n) (نفسیات) اذیت ؛ ایذارسانی ؛ چھیڑخانی۔

Teasingly : (adv.) اذیت دے کر؛ ایذا رسانی سے؛ چھیڑخانی کے طور پرستاتے ہوئے؛ دق کرتے ہوئے؛ شرارت سے۔

Teasy : (a) دیکھو Irritating

Teat : (n) (۱) (نباتیات) سرپستان؛ نوک پستان؛ بھٹنی؛ جس سے بچہ ماں کا دودھ پیتا ھے ۔ (۲) (حیوانیات) تھن (دودھ پلانے والے جانوروں کا) ۔ (۳) دیکھو Nipple : نوک پستان جیسا ۔

Teat fish : (n) (حیوانیات) ایک قسم کا گھونگا جس کی یخنی چین میں پی جاتی ھے ۔

Teated : (a) (۱) بھٹنی کا؛ تھن کا ۔ (۲) تھن دار؛ پستان دار ۔

Teatlike : (a) بھٹنی کا سا؛ تھن کا سا ۔

Teaze : (n) Tease کا متبادل ۔

Teazel/Teazle : Teasel کا متبادل ۔

Tabbad : (n) [Perh.f.Per tab + bad.] ریت کا طوفان ۔

Tec : (n) (عامیانہ) سراغ رساں؛ (Detective) کا مخفف ۔

Tec : Technical, Technician, Technology کا مخفف ۔

Tech/Techn : Technology, technical, technician کا مخفف ۔

Tech/Tec : (بول چال) Technical college, Institute or school کا مخفف ۔

Teche : (n) (فلسفہ) اصولی کار ۔

Technetium : (n) [mod. L.] (کیمیا) سوریم؛ تکنیشیم(عنصر)؛ مصنوعی عنصر ۔

Technic : (a) [L.'technicus'.] فنّی؛ صنعتی؛ اصطلاحی ۔

Technic : (n) (۱) تکنیکی اصطلاح : فنی اصطلاحات؛ فنی نکتہ؛ تکنیکی تشریحات ۔ (۲) اصول فن؛ طریق کار؛ طرزادا؛ فن؛ فنی روش؛ فنی رموز یا رموز فنی ۔ (۳) (جمع میں) صنعت و حرفت وغیرہ کےعام اصول اور نظریات؛ آداب فن؛ فنون؛ قواعد فن ۔ (٤) (جمع ، فن کی) مصطلحات؛ اصول وضوابط؛ جزئیات فن ۔

Technical : (a) (۱) فنی صنعتی؛ اصطلاحی؛ تکنیکی؛ علمی حرفتی؛ صنعت وحرفت کا ۔ (۲) کسی خاص فن، صنعت یا علم سے متعلق ۔ (۳) جو قانونی تشریح کی رو سے (جرم وغیرہ) سمجھا جائے ۔ (٤) (سماجیات) اصطلاحی؛ رسمی ۔

Technical : (n) (جمع میں) فنی اصطلاحات؛ فنی نکات ؛ کسی علم کے فنی اصطلاحات ونکات ۔

Technical approval : (n) فنی منظوری ؛ تکنیکی منظوری ؛ پسندیدگی ۔

Technical assault : (n) جو قانون کی رو سے (جرم وغیرہ) سمجھاجائے؛ مجرمانہ حملہ ۔

Technical chemistry : (n) (کیمیا) ٹکنیکل کیمیا؛ صنعتی کیمیا ۔

Technical college : (n) تکنیکی کالج ۔

Technical defect : (n) (قانون) قانونی سُقم؛ نقص ۔

Technical difficulty : (n) فنی دشواری ؛ (قانون) طریق کار کی دشواری ۔

Technical education : (n) فنی تعلیم؛ تکنیکی تعلیم ۔

Technical felony : (n) سنگین قانونی جرم ۔

Technical institute : (n) صنعتی ادارہ؛ فنی ادارہ؛ تکنیکی ادارہ ۔

Technical Manual : (n) فنی دستور العمل ۔

Technical school : (n) (تعمیرات) فن و حرفت کا مدرسہ ؛ اسکول ؛ تکنیکی اسکول ۔

Technical Sergeant : (n) (ھوائی فوج) ماسٹر سرجنٹ سے نیچے کا عہدہ؛ ھوائی فوج کا نن کمیشنڈ افسر ۔

Technical services superintendent : (n) ٹیکنیکل شعبے کا سپریٹنڈنٹ ۔

Technical skill : (n) ٹیکنیکل مہارت ۔

Technical terms : (n) ٹیکنیکل اصطلاحات؛ مصطلحات ۔

Technicalism : (n) طرز؛ طریقہ؛ طریقۂ اصول؛ فنی اصول؛ قواعد فنی یا فنی قواعد؛ فنی سپردگی ۔

Technicalist : (n) ماہرفن؛ ماہرفنی مصطلحات ۔

Technicality : (n) (۱) فنیت؛ فنی حیثیت یا خصوصیت؛ فنی صفت؛ فنی امر ۔ (۲) فنی اصطلاح؛ فنی نکتہ ۔

(۳) فنی باریکی ۔ (٤) فنی اصطلاحات کا استعمال؛ تکنیکی اصول کا استعمال؛ (خصوصاً جمع میں) کسی علم و فن کے اصطلاحات و نکات۔

Medical and legal technicalities : طبی و قانونی اصطلاحات ۔

Technicalization : (n) فنی بنانے کا عمل؛ تکنیکی عمل ۔

Technicalize : (v) تکنیکی بتانا ؛ فنی بتانا ؛ صنعتی بتانا ۔

Technically : (adv.) اصول فن کے مطابق؛ اصول فن کے لحاظ سے (اصطلاحی معنی میں)۔

Technicalness : (n) فنیت؛ صنعیت؛ فنی؛ صنعتی ہونا۔

Technician : (n) (۱) اہل فن؛ ذی فن ؛ کارشناس فنی؛ ماہر فنیات؛ فن داں؛ اصول داں ۔ (۲) صنّاع؛ فن کی جزئیات سے واقف؛ تکنیکی ماہر؛ فنی اصطلاحات کا عالم؛ صنعت وحرفت کا ماہر ۔

Technicist : (n) (۱) دیکھو Technician ۔ (۲) تکنیکی علم رکھنے والا شخص؛ فنی معلومات رکھنے والا شخص۔

Technicize : (v) دیکھو Technicalize

Technico - : جزو ترکیبی بمعنی "فن"؛ "ہنر" ۔

Technicology : (n) (۱) علم صنعت وحرفت؛ حرفیات ۔ (۲) دیکھو Technology ۔

Technicolor/-our : (n) (امریکا) (سنیما) تکنیکی کلر؛ رنگین تصویر کشی کا تجارتی نام ؛ رنگین تصویر۔

Technics : (n) فنیات؛ فنی اصطلاحات؛ مصطلحات؛ فنی اصول؛ فنون رموز فنی۔

Technicum/Technikum : (n) [Russ. Tekhnikum.'] صنعت خانہ؛ مصنع؛ تکنیکی اسکول خصوصاً روس میں ۔

Techniphone : (n) (صوتیات) فنی فون؛ بے صوت پیانو ۔

Technique : (n) [Fr. '(La) technique'.] (۱) اُسلوب فن؛ تکنیک؛ آداب فن ۔ (۲) فنی ؛ استادی ؛ مہارت؛ فنی روش ۔ (۳) (موسیقی، مصوری وغیرہ میں) طرز ادا؛ طریق کار؛ اصول فن؛ فن ۔ (٤) (فنون لطیفہ میں) فنی قابلیت؛ اصول فن سے واقفیت؛ طرز ادا یا طریق کار میں مہارت؛ کاری گری؛ صنعت گری ۔ (٥) اصول؛ طریقہ؛ راستہ۔

Technique of storytelling : (n) (تاریخ) اسلوب قصہ گوئی ۔

Technique of supervision : (n) اسلوب نگرانی۔

Techno-: (Prefix) [Gr. tekno'.] سابقہ بمعنی "ہنر" ؛ "فن"؛ "فنی" ۔

Technocracy : (n) (سیاسیات) صنعت شاہی؛ حکومت صنّاع؛ ماہران فن کی حکومت (جس میں ملک کی مجموعی صنعت وحرفت ماہران فن کے انتظام میں دے دی جائے)۔

Technocrat : (n) (۱) صنعت شاہی کا پیرو؛ اس اصول کا حامی ۔ (۲) ماہر صنعت؛ تکنیکی ایکسپرٹ ۔

Technocratic : (a) صنعت شاہی کا یا اس سے متعلق ۔

Technological : (a) صنعتیاتی؛ حرفیاتی؛ علم صنعت وحرفت سے متعلق؛ تاریخ حرفت اقوام سے متعلق ۔

Technologist : (n) (۱) ماہر فنیات ۔ (۲) تاریخ حرفت اقوام کا ماہر ۔

Technology :(n) [Gr. 'technologia'.] (۱) علم صنعت وحرفت؛ دستکاری اور حرفیات کاباقاعدہ علم؛ حرفیات ۔ (۲) مختلف اقوام کی صنعت وحرفت کی نشو و نما کا مطالعہ؛ تاریخ صنعت وحرفت اقوام ۔ (۳) فن شناسی؛ علم صنعت؛ صنعیات؛ صنعتی علم ۔ (٤) فنی مصطلحات؛ فنی اصطلاحات؛ علمی اصطلاحات ۔

Technonomy : (n) (معاشیات) اصول صنعت وحرفت؛ اصول وقواعد فنون صنعتی ۔

Technopsychology : (n) (نفسیات) صنعتی نفسیات؛ رواں شناس عملی۔

-techny : لاحقہ بمعنی "وارد یا اصول فنی" تکنیکی خصوصیت والا؛ مثلاً Hydrotechny فنون آب ۔

Techous : (a) (امریکا) ناسعین؛ نا مطمئن ۔

Techy : (a) زود رنج؛ حساس؛ کج خلق ۔

Tecno/Tekno- : [Gr. 'tekno'] سابقہ بمعنی "بچہ" ؛ "طفل" ۔

Tecnology : (n) بچوں کا مطابق سائنس مطالعہ؛ اصولی مطالعہ؛ بیان الاطفال ؛ اطفال نامہ ۔

Tectibranch : (a) [f. L.tectus +branchiae'.] (حیوانیات) غلافی خیشوم دار گھونگے سے متعلق۔

Tectibranch : (n) ایک قسم کا خیشوم دار گھونگا۔

Tectibranchian/Tectibranchiate : (a) (حیوانیات) غلافی خیشوم دار (گھونگا)۔

Tectiform : (a) [mod. L. 'tectiformis'.] (۱) چھت نما؛ سقف مانند۔(۲) غلافی؛ سرپوش مانند۔

Tectological : (a) صوریات ترکیبی سے متعلق۔

Tectology : (n) [G. 'tektologie'.] (حیاتیات) شکلیات ترکیبی؛ ترکیبی؛ ترکیبیات؛ (علم) صوریات ترکیبی حیوانیات میں علم اشکال اعضا کا وہ نظریہ جس کی رو سے جسم حیوانی نامی اجزا سے مرکب ہے؛ علم اشکال اعضا کی ایک شاخ۔

Tectona(grandis) : (n) (نباتیات) ساگون۔

Tectonic : (a) [Late L. 'tectonicus'.] (۱) (تعمیرات) تعمیری؛ بنائی؛ تعمیر کے متعلق۔ (۲) (ارضیات) ساختانی؛ جو طبقات ارض کی ساخت میں کسی خرابی کے سبب واقع ہو؛ ساخت سے متعلق۔

Tectonic : (n) (جمع میں) فن ساخت (جس میں ہر قسم کے مفید وخوشنما سازو سامان، ظروف وغیرہ کی ساخت داخل ہے)۔

Tectonic earthquake : (n) (ارضیات) ساختمانی زلزلہ۔

Tectonics : (n) (۱) (آرٹ) صناعت؛ فن صناعت۔
(۲) (تعمیرات) فن تعمیر ؛ تعمیریات۔
(۳) (ارضیات) ساختمانی ارضیات۔

Tectorial : (a) [f.L.tectorium +-AL.] (تشریح) غلافی ؛ پوششی؛ غلاف کا کام دینے والی؛ ردائی۔

Tectorial membrance : (n) (حیوانیات) غشائی غلاف۔

Tectorium : (n) (حیوانیات) نظام شاہپراں۔

Tectricial : (a) شاہ پَر سے متعلق؛ غلافی پَر کا یا اس سے متعلق۔

Tectrix : (n) [mod. L., fem. of tector'.] (طیوریات)(پرندوں کے غلافی پَر جو دُم اور بازوؤں کو ڈھکتے ہیں؛ (حیوانیات) شاہ پَر؛ پوش پَر۔

Tectum : (n) [L.] (حیوانیات) غلاف؛ سَقف۔

Ted : (v) [OE. 'teddan'.] گھاس پھیرنا؛ منتشر کرنا؛ پھیلانا (گھاس خشک کرنے کے لئے)؛ گھاس کو بچھانا۔

Tedded : (a) پھیلاھوا؛ منتشر کی ہوئی (گھاس سکھانے کےلئے)۔

Tedder : (n) (۱) گھاس پھیرا؛ گھاس پھیرنے والا۔(۲) گھاس پھیرنے کا آلہ۔

Teddy : (n) زنانہ زیر جامہ۔

Teddy-bear : (n) کھلونے کا ریچھ۔

Teddy boy : (n) برطانوی نوجوان غنڈا جو ایڈورڈ ہفتم کے لباس کو اپنے لئے مخصوص کرلیتا ھے ؛ چست لباس پہننے والالڑکا۔

Teddy girl : (n) چست لباس پہننے والی لڑکی؛ ایڈورڈ کے طرز کا لباس اختیار کرنے والی لڑکی۔

Tedesco : (n) [med.L. 'theodiscus'.] (۱) المانی کے لئے اطالوی لفظ (خصوصاً ہنر ، موسیقی و ادبیات کو ظاہر کرنے کے لئے)۔(۲) (مجازاً) موسیقی۔

Tediosity : (n) کسالت؛ ملالت؛ خستگی؛ بارخاطر ہونا؛ تکلیف دہ یا ناگوار ہونا؛ بیزاری؛ دل تنگی۔

Tedious : (a) [late L. 'taediosus'.] اکتانے یا تھکا دینے والا؛ تکلیف دہ؛ ناگوار؛ اجیرن؛ مزاحم۔

Tedious boy : (n) تکلیف دہ لڑکا؛ ناپسندیدہ لڑکا؛ مزاحم ہونے والا لڑکا۔

Tediously : (adv.) اس طرح کہ جی اکتا جائے؛ تکلیف دہ طور پر؛ ناگواری کی حد تک۔

Tediousness : (n) دیکھو Tediosity

Tedium : (n) [L.'taedium'.] دیکھو Tediousity

Tee : (n) (۱) حرف T کا نام؛ ٹی۔(۲) ٹی کی طرح کی کوئی چیز۔

Tee : (n) [Unkn. origin.] (گولف) کھیل شروع کرنے کی جگہ؛ مقام آغاز؛ ریت کی ڈھیر جس پر ہر کھیل کے شروع میں گیند رکھ کر مارتے ہیں؛ ربر کی چیز جس سے یہ کام لیتے ہیں ؛ ٹی۔

**Tee : (n) [Origin Sc.]** بعض کھیل (Curling وغیرہ میں) وہ نشان جس پر گیند ماری جاتی ہے؛ ٹی ۔

**Tee/Htee : (n) [Burmese. h'ti]** چھتری کی وضع کا کلس جو برما کے مندورں (پگوڈوں) پر بنا ہوتا ہے؛ چھتری ؛ کلس چھتری۔

**Tee : (v)** (۱) (گولف) (گیند) ٹی پر رکھنا ۔(۲) (Off کےساتھ) ٹی سے کھیل شروع کرنا؛ پہلا ہاتھ لگانا؛ کھیل کا آغاز کرنا ۔(۳) (مجازاً) (کسی کام کی) ابتدا کرنا ۔

**Tee-headed : (a)** ٹی سرا ۔

**Tee off : (v)** (۱) ٹی سے آغاز کرنا ۔(۲) شروع کرنا؛ ابتدا کرنا ۔(۳) زور سے مارنا ۔(٤) دھمکانا؛ جھڑکنا؛ گھڑکنا؛ ڈانٹنا؛ ڈپٹنا؛ تنبیہ کرنا؛ سرزنش کرنا ۔

**Tee pipes : (n)** ٹی نلی ۔

**Tee-square : (n)** ٹی گنیا؛ ٹی اسکوئیر ۔

**Tee whaap : (n)** ہُد ہُد (ایک پرند) ۔

**Teeing-ground : (n)** کھیل کے میدان کا چھوٹا حصہ جہاں سے کھیل شروع کیا جاتا ہے ۔

**Teem : (v) [OE. 'Tieman'.]** (۱) (قدیم) جننا (بچے) ۔ (۲) بھرا ہونا (کسی شے سے)؛ فراواں ہونا؛ ثمرآور ہونا؛ بارآور ہونا ۔ (۳) افراط ہونا؛ بہتات ہونا (کسی شے کی)؛ جم غفیر ہونا؛ ٹھٹ لگ جانا ۔

**Teem : (v) [ME. 'temen'.]** (۱) (بول چال) خالی کرنا (کشتی یا طشت، گاڑی وغیرہ کو) ۔ (۲) انڈیل دینا؛ خارج کر دینا (کوئلہ ، پگھلی ہوئی دھات وغیرہ) ۔ (۳) (پانی وغیرہ) بہا دینا؛ بہنا؛ برسنا (پانی کا)؛ بارش ہونا؛ شدید بارش کا ہونا ۔

**Teemer : (n)** خالی کرنے والا ؛ انڈیلنے والا ۔

**Teemful: (a)** (۱) بارآور؛ ثمرآور؛ پھل دار؛ زرخیز؛ بارور؛ برومند ۔(۲) فراواں؛ لبریز؛ پُر؛ سیل آسا ۔

**Teemfulness : (n)** (۱) بارآوری ؛ زرخیزی ۔(۲) فراوانی؛ بہتات ؛لبریزی۔

**Teeming : (a)** (۱) زرخیز؛ بارآور؛ ثمر دار ۔(۲) فراواں؛ لبریز؛ لبالب ۔

**Teemingly : (adv.)** (۱) بارآوری سے؛ زرخیزی سے ۔ (۲) فراوانی سے؛ بہتات کے ساتھ۔

**Teemingness : (n)** (۱) زرخیزی؛ بارآوری ۔ (۲) فراوانی؛ لبریزی؛ لبالب ہونا ۔

**Teen : (n) [OE. 'teona'.]** (۱) (قدیم) رنج؛ صدمہ؛ غم؛ غصہ؛ درد؛ اندوہ ۔(۲) مصیبت؛ تکلیف؛ دکھ؛ زحمت؛ محنت ۔(۳) نقصان؛ ضرر ۔

**-teen : [OE. 'tiene'.]** لاحقہ بمعنی "دس"؛ "دہ" ؛ "عشروغیرہ"؛ مثلاً Fifteen ؛ پندرہ ۔

**Teen-age : (a)** تیرہ سے انیس سال کا؛ کم عمر (۱۳ تا ۱۹ سالہ)۔

**Teen-aged : (a)** دیکھو Teen age

**Teen-ager : (n)** تیرہ تا اُنیس سالہ عمر کا لڑکا یا لڑکی ۔

**Teener : (n)** دیکھو Teen-ager

**Teens : (n)** تیرہ سے اُنیس سال کی عمر؛ عمر کے سال تیرھویں سے لیکر اُنیسویں تک ؛ ۱۳ تا ۱۹ سال کی عمر ۔

**In, out of one's teens :** تیرھویں اور اُنیسویں سال کے درمیان؛ عنفوان شباب ۔

**Teenster : (n)** دیکھو Teen-ager

**Teensy/Teentsy : (a)** دیکھو Tiny

**Teensy-weensy/Teentsy-weentsy/Teensie-weensie : (a)** دیکھو Tiny

**Teenty : (a)** دیکھو Tiny

**Teeny : (a)** دیکھو Tiny

**Teeny-topper : (n)** تیرہ سے اُنیس سال کے درمیان کی فیشن پرست لڑکی ۔

**Teer : (v) [OFr. ' ter(r)er'.]** (۱) (تکنیکی) پلاسٹر کرنا؛ استرکاری کرنا ۔ (۲) رنگ کاری کرنا؛ رنگ پھیرنا؛ رنگنا؛ رنگ پلانا ۔

**Teest : (n) [Origin Unkn.]** چھوٹی سندان؛ چھوٹی نہائی ۔

**Teetee/Titi : (n) [Native name in Tupi.]** (۱) برازیلی بندر کی قسم ۔(۲) دیکھو Sagoin ۔

**Teetee/Titi : (n) [Maori name.]** نیوزی لینڈ کا ایک بحری پرندہ۔

**Teeter : (n) [f. next.]** (۱) (امریکا بول چال) جھولا؛ ہنڈولا؛ ایک قسم کا کھیل See-Saw ۔ (۲) (مجازاً) حیص بیص؛ پس وپیش؛ تذبذب؛ تلون ۔

**Teeter : (v) [var. of dial. 'litter'.]** (۱) ہنڈولے یا جھولے کی طرح آگے پیچھے کرنا؛ سی سا کھیلنا؛ ڈگمگاتے ہوئے حرکت کرنا؛ آگے بڑھنا ۔ (۲) ایک طرف سے دوسری طرف جھکنا؛ ڈگمگانا؛ اوپر اٹھنا اور نیچے جھکنا؛ ٹیڑھا ہونا؛ ایک طرف سے جھکانا ۔

**Teeth : (n)** (۱) Tooth کی جمع؛ سنان؛ دانت؛ دندان ۔ (۲) (میکانیات) دندانے ۔

Canine teeth : (حیوانیات، تشریح) انیاب؛ کچلیاں ۔

Carious teeth : (طب) بوسیدہ دانت ۔

Chisel teeth : (حیوانیات) قرض دانت ۔

Molar teeth : (تشریح) طواحن ۔

Wisdom-teeth : (تشریح) عقل ڈاڑھیں ۔

**Teethe : (v) [OE. 'tepan, f. top'.]** (۱) دانت نکلنا (شیر خوار بچوں کے) ۔ (۲) بڑھنا؛ ترقی کرنا ۔

**Teethily : (adv.)** (اسکاتستان) چڑچڑے پن سے؛ تنک مزاجی سے؛ زود رنجی سے ۔

**Teething : (n)** (۱) دانت نکلنا یا پھوٹنا؛ خروج دنداں ۔ (۲) دانت نکلنے کا زمانہ ۔ (۳) دانتوں کی ساخت اور ترتیب ۔

**Teething powder : (n)** (دانت کا) منجن ۔

**Teething ring : (n)** ربر یا پلاسٹک کا حلقہ جسے دانت نکلنے کے زمانے میں بچے کاٹتے رہتے ہیں ۔

**Teething troubles : (n)** نئے جوکھم کے کام کی ابتدائی تکلیف ۔

**Teethless : (a)** بغیر دانت کے؛ بےدنتا؛ بے دنتیلا ۔

**Teethy : (a) [ME. 'tethee'.]** دیکھو Irritable

**Teetotal : (a) [Reduplication of 'TOTAL'.]** (۱) مخالف منشیات؛ ترک مسکرات کا؛ اجتنابی؛ مجتنب ۔ (۲) (عامیانہ) کامل؛ درست؛ پورا؛ تمام؛ مکمل ۔

**Teetotal : (n)** منشیات یا مسکرات کی مخالفت؛ مسکرات سے پرہیز یا اجتناب؛ اجتنابیت ۔

**Teetotalism : (n)** شراب یا منشیا ت سے مکمل پرہیز یا اجتناب ۔

**Teetotal(l)er : (n)** تارک مسکرات؛ منشیات سے پرہیز کرنے والا؛ مجتنب ۔

**Teetotally : (adv.) [redupl. form of TOTALLY.]** (عامیانہ اور امریکا) پورے طورپر؛ مکمل طورپر ۔

**Teetotum : (n) [Orig. 'T totum', formed by prefixing to L.'totum'.]** (میکانیات) چکئی؛ ٹی ٹو ٹم؛ ٹی پھرکی؛ بچوں کے کھیلنے کی چوکور پھرکی یا لٹو (خصوصاً وہ جس کے اطراف میں حروف کُھدے ہوتے ہیں جن سے ہار جیت کا فیصلہ ہوتا ہے)؛ فرفرہ ۔

Like a teetotum : چکر کھاتے ہوئے؛ پھرکی کی طرح ۔

**Teevee : (n)** (۱) ٹیلی ویژن؛ دور نمائی؛ غائب بینی ۔ (۲) دیکھو Television ۔

**Teff : (n) [Ambaric 'tef'.]** ایک قسم کے امریکی اناج کی گھاس ۔

**Teg/Tegg/Tag :** دوسالہ بھیڑ؛ ایک سال سے زیادہ اور دو سال سے کم عمر کی بھیڑ ۔

**Tegetes : (n)** (نباتیات) جنس گیندا (ایک پودا) ۔

**Tegetes Erecta : (n)** (نباتیات) گیندا ۔

**Tegmen: (n) [L.f. 'tegere'.]** (۱) چھلکا؛ پوست؛ کھال؛ جلد؛ غلاف ۔ (۲) (تشریح) (جمع میں) جناح پوش؛ بازو پوش؛ پوشش ۔ (۳) (حیوانیات) پیش جناح؛ پیش بازو ۔ (٤) (نباتیات) زیرقشر؛ غلیف ۔ (٥) (طیوریات) دیکھو Tectkix ۔

**Tegmental : (a) [f. L.'tegmentum' +-AL.]** قشر غنچہ کا یا اس سے متعلق؛ پوستی؛ سقفی ۔

**Tegmentum : (n)** (نباتیات) قشر غنچہ؛ پوست؛ (تشریح) نوات سرخ ۔

**Teguexin : (n) [Aztec. 'tecoixin'.]** (حیوانیات) جنوبی امریکا کی ایک قسم کی بڑی چھپکلی؛ امریکی سوسمار بزرگ ۔

**Tegula : (n) [L.f..'tegere'.]** (۱) (تشریح) سلہ؛ کھپرا؛ چھوٹا پولک ۔ (۲) (تعمیرات) ٹائل؛ کھپرا؛ سفال ۔

**Tegular : (a) [f. as prec + - AR.]** (۱) کھپرے یا چوکے کا؛ کھپرے یا چوکے جیسا؛ سفالی ۔ (۲) (تشریح) چھوٹے پولک کا یا اس سے متعلق؛ سلہ دار ۔

**Tegularly : (adv.)** کھپرے یا چوکے کی طرح سے ۔

**Tegulated : (a)** (حیوانیات) قرعیدی؛ کھپرے دار؛ سلہ دار ۔

Tegument : (n) [L. 'tegumentum'.] (جسم یا اعضائے جسم کی جھلی ؛ جلد؛ پوست؛ خول غطا؛ غشا؛ کھال ؛ پوشش طبعی ؛ (نباتیات) پوست ؛ چھال ؛ (حیوانیات) غلاف ، خول ۔

Tegumental : (a) کھال سے متعلق ؛ پوست سے متعلق ؛ جھلی یا خول کا ؛ غطائی ؛ غلافی ۔

Tegumentary : (a) دیکھو Tegumental

Tegumere : (n) (حیوانیات) خول پارہ ۔

Tehee/Tee-hee : (n) آہستہ ہنسنے کی آواز ، ٹھی ٹھی ؛ حقارت آمیز یا پست آواز کی ہنسی؛ بدتمیزی کی ہنسی؛ دبی ہوئی ہنسی ۔

Tehee : (v) ٹھٹا لگانا ؛ بد تمیزی سے ہنسنا ؛ استہزا آمیز ہنسی ہنسنا؛ ٹھی ٹھی کرنا؛ حقارت آمیز قہقہ لگانا ۔

Tehran : (n) طہران : ایران کا شہر ، ایران کا دارالسلطنت، راجدھانی۔

Teian/Tean : (a) (تاریخ) طیوسی؛ قدیم یونانی شاعر اناک ریون سے متعلق یا منسوب جو طیوس کا باشندہ تھا ۔

Teichopsia : (n) [mod. L.] (مرضیات) نیمہ کوری؛ نصف اندھاپن؛ نیم نظری۔ *

Teichopsis : (n) (طب) جدارنظری؛ دیوارنظری ۔

Teigitur : (n) [L.] عشائے ربانی کی پہلی نماز ۔

Teind : (a) [Early ME. 'tende'.] (اسکاتستان) عُشر؛ دسواں حصہ جو بطور محصول لیا جائے ۔

Teind : (n) عُشر کی ادائی یا عشر کا طریقہ ۔

Teinoscope : (n) [f.Gr. teinein' + -SCOPE.] (بصریات) بیرنگ دوربین؛ ایک قسم کی دوربین جس میں دو منشوروں کو ملانے سے انحراف لونی دور کردیا گیا ہے ، اور یہ اشیا کے عرض وطول کو گھٹانے بڑھانے میں کام آتی ہے ۔

Teknonymous : (a) پسرنامی سے متعلق ۔

Teknonymously : (adv.) پسرنامی کے طور پر ۔

Teknonymy : (n) [Gr. 'teknon' + ONYMY] پسرنامی؛ بیٹے کے نام پر باپ کے نام رکھنے کی رسم جو بعض وحشی قبائل میں رائج ہے ۔

Tektite : (n) [Gr. 'tektit'] (معدنیات) شہابِ شفّاف ۔

Tel-/Tel-/Telo- : سابقہ بمعنی دور؛ دور دست؛ دوری سے؛ فاصلے پر؛ بعید؛ دور کا؛ خصوصاً ان آلات کے ناموں میں آتا ہے جنہیں دور کے نتائج وغیرہ سننے یا درج کرنے کے لئے بنائے گئے ہوں ۔

Tel-/Telo-/Tele- : [Gr.] سابقہ بمعنی (۱) آخر؛ آخری ۔ (۲) مکمل؛ پورا؛ پختہ؛ پکّا؛ بالغ ۔

Tel Aviv : (n) (جغرافیہ) تل ابیب؛ اسرائیلی حکومت کا پائے تخت؛ اسرائیلی شہر کا نام؛ تل ابیب ۔

Tel Aviv : (a) تل ابیب کا یا اس سے متعلق ۔

Tel Avivian : (n) تل ابیب کا باشندہ ۔

Tela : (n) [mod. L.] (تشریح) بافت سنج؛ بافتہ غشا؛ نسیجہ ۔

Telacoustic : (a) (طبیعیات) بالائے سمعی؛ صوت کے احساس سے متعلق۔

Telaesthesia : (n) [mod.L.f. Gr. 'tele+aesthesis'+-IA.] (مابعد نفسیات) دور حسی؛ دور ادراکی؛ ادراک غائب؛ وہ قوت جس سے دور کے واقعات یا اشیاء کا جو حواس ظاہری سے محسوس نہیں ہوتے ادراک ہو سکتا ہے ۔

Telaesthetic : (a) دور ادراکی؛ ادراک غائب کا؛ دورحسی سے متعلق۔

Telamon : (n) [L. 'telamones'.] (تعمیرات) مرد ستون؛ مجسمہ، مرد کی شکل کا ستون؛ عمارت کے ستون کا پایہ جو مرد کی شکل کا مجسمہ ہو ۔

Telangiectasis : (n) [mod.L.f. Gr. 'telos'+'gion'+'ektasis'.] (مرضیات) تمدّد؛ عروق شعریہ ۔

Telangiectasy : (n) (مرضیات) تمدد عرق شعریہ ۔

Telangiectatic : (a) تمددعروق شعریہ کا یا اس کےنتیجےکا ۔

Telarian : (n) جالا مکڑی؛ عنکبوت تار باف ۔

Telarian : (a) جالینی؛ جامد مکڑی سے متعلق ۔

Telary : (a) (۱) عنکبوتی ۔ (۲) (مجازاً) شبیہ تار عنکبوت ۔

Telautogram : (n) (تلغرافی) تحریری تار؛ عکسی تار؛ خبر یا تلگرافی پیام؛ وہ پیام جوتلغراف عکسی سے آیا ہو ۔

Telautograph : (n) [f. Gr.] (تحریر) دور نگار؛ تحریر رساں؛ تلگراف عکسی؛ عکسی تار؛ جو تحریر وغیرہ کا عکس ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچا دیتا ہے ۔

Telautography : (n) (تلغرافی) تحریر تاربرقی ۔

Tele- : دیکھو Tel-

Telearchics : (n) (ریڈیو، ہوائی جہاز) علم ضبط بعید؛ لاسلکی ہَوا بازی؛ لاسلکی کے ذریعے (دورسے) ہوائی جہاز اور طیارے اڑانے کا فن۔

Telebarograph : (n) (سمیات) دَور بارنگار۔

Telebarometer : (n) (سمیات) دُور بار پیما؛ دورنویس بار پیما (جس کے نشات کا عکس بجلی کے ذریعہ دور دور پہنچ جاتا ہے)۔

Teleblem : (n) عالمگیر پردہ۔

Telecamera : (n) (۱) ٹیلی ویژن کیمرا۔ (۲) دور عکسی فوٹو گرافی کیمرا۔

Telecast : (n) (ٹیلی ویژن) دورنمائی نشر۔

Telecast : (v) ٹیلی ویژن سے نشر کرنا۔

Telecaster : (n) ٹیلی ویژن سے نشر کرنے والا۔

Telecasting : (n) ٹیلی ویژن سے نشر۔

Telecentric stop : (n) (بصریات) دور مرکزی حدقہ۔

Teleceptor (n) (حیوانیات) دور حسّاسہ۔

Telecine : (n) لاسلکی شدہ حرکتی تصویر یا فوٹو؛ دورنما محرک تصویر۔

Telecommunication : (n) (۱) سلسلہٴ پیام رسانی؛ تار اور فون؛ دور تک پیغام پہنچانا۔ (۲) وہ علم جو سلسلہٴ پیام رسانی سے بحث کرتا ہے۔

Telecontrol : (n) (ریڈیو) ضبط بعید؛ (ریڈیو، تار وغیرہ کی آواز پر کنٹرول)۔

Telectroscope : (n) (طبیعیات، تلغرافی) شبیہ رسانی۔

Teledu : (n) [Native name in Javanesa] (حیوانیات) بودار؛ بجو؛ جاوائی بجو؛ جزائر جاوا و ساترا کا بودار بجو؛ تلدو۔

Telefilm : (n) ٹیلی ویژن کے لئے پیش کی ہوئی محرک تصویر۔

Teleg : (n) Telegraphy, telegraph, telegraphic کا مخفف۔

Telega : (n) [Russ. 'telicga'.] چار پہیوں والی روسی گاڑی۔

Telegancy : (n) (حیوانیات) دور زواجی۔

Telegenic : (a) ٹیلی ویژن پر اچھی نمائش سے متعلق۔

Telegnosis : (n) اشراق؛ خیال رسانی؛ اتفاقات آئندہ کی پیش بینی؛ غیب دانی؛ معمولی بصیرت۔

Telegnostic : (a) اشراقی؛ خیال رسانی سے متعلق؛ غیب دانی کا یا اس سے متعلق۔

Telegnostic situation : (n) اشراقی حالات۔

Telegonic : (a) اشراقی تولید سے متعلق؛ تناسل بعید کا یا اس سے متعلق۔

Telegony : (n) (حیوانیات) اشراقی تولید؛ دور واردات؛ تلغونی؛ یہ نظریہ کہ ایک مادہ کے سابق نرکی نسلی خصوصیات ان بچوں میں پائی جاتی ہیں جو کسی دوسرے نر سے پیدا ہوئے ہوں؛ تناسل بعید۔

Telegram : (v) تار؛ تارخبر؛ تاربرقی؛ برقیہ؛ پیام یا خبر جو بذریعہ تار برقی بھیجی جائے۔

Wireless telegram : لاسلکی تار؛ لاسلکی پیام؛ وائرلیس ٹیلیگرام۔

Telegram : (v) تار برقی بھیجنا؛ ٹیلیگراف پہنچانا۔

Telegrammatic : (a) دیکھو Telegrammic

Telegrammic : (a) (۱) تلگرافی؛ تار برقی کا یا اس سے متعلق۔ (۲) مختصر؛ خلاصہ؛ کوتاہ؛ قلّ و دلّ؛ نپا تُلا۔

Telegraph : (n) [Fr. 'telegraphe'.] (۱) تلغراف؛ تلگراف؛ تار برقی؛ ایک مقام سے دوسرے مقام پر (خصوصاً تاربرقی کے ذریعے) اشارہ۔ (۲) آلہٴ تار برقی۔ (۳) اخباروں کے نام کا جز (جیسے Daily telegraph وغیرہ)۔ (٤) سنہ ۱۷۹۲ میں فرانس میں سب سے پہلے اس کا ایجاد ہوا۔ (٥) دیکھو Semaphore۔ (٦) (کرکٹ) اسکورنگ بورڈ؛ ایک بورڈ جس پر رن بنانے کا نمبر درج کیا جاتا ہے۔ (۷) (گھڑ دوڑ) وہ تختہ جس پر گھڑ دوڑ میں دوڑنے والے گھوڑوں کے نام درج ہوتے ہیں تاکہ دیکھنے والوں کو دور سے نظر آسکیں۔

Electric telegraph : (تلغرافی) آلہٴ تار برقی۔

Optical telegraph : (تلغرافی) مناظری تار برقی ۔

Photo telegraph : عکس بردار تلگرافی ۔

Radio telegraph : ریڈیو تار برقی ۔

**Telegraph** : (v) [f. prec.] (۱) تار دینا؛ تاربرقی سے اطلاع یا پیام بھیجنا ؛ تلگراف بھیجنا ؛ تلگراف کے ذریعے بلانا۔ (۲) (مجازاً) (کسی طریقے سے) اشارہ کرنا (کسی کو یا کسی کام کیلئے) ۔ (۳) ٹیلیگراف سےخبر یا پیام دینا۔ (٤) (کرکٹ) تلگراف بورڈ پر دکھلانا (اسکور وغیرہ) ۔

**Telegraph-board** : (n) وہ تختہ جس پر گھڑدوڑ میں دوڑنے والے گھوڑوں کے نام یا کرکٹ کے اسکور وغیرہ درج ہوتے ہیں تاکہ دیکھنے والوں کو دور سے نظر آسکیں ؛ تلگراف بورڈ ۔

**Telegraph cable** : (n) تلگراف کا تار ؛ تار برقی کا تار ۔

**Telegraph editor** : (n) تلگراف ایڈیٹر؛ وہ ایڈیٹر جو ایسی خبروں کی دیکھ بھال یا نظم و ضبط کرتا ھے جو بذریعہ تار آتی ہیں ۔

**Telegraph engineering** : (n) تار انجینئری ۔

**Telegraph form** : تار برقی فارم؛ برقیہ فارم ۔

**Telegraph-key** : (n) کلید تار برقی ۔

**Telegraph-line** : (n) سلسلۂ تار برقی ۔

**Telegraph-office** : (n) تارگھر ۔

**Telegraph-plant** : (n) (نباتیات) تار برقی پودا؛ چُمرا؛ اسے گھومنے والا پودا (Moving plant) بھی کہتے ہیں ۔

**Telegraph-pole** : (n) تاربرقی کھمبا؛ تاربرقی ستون ۔

**Telegraph-post** : (n) دیکھو Telegraph pole

**Telegraph-register** : (n) تلگرافی رجسٹر؛ تلگراف وصول کرنے کا رجسٹر ۔

**Telegraph-stamp** : (n) تلگرافی ٹکٹ؛ تاربرقی ٹکٹ؛ اس بات کا ثبوت کہ تار کا چارج وصول کر لیا گیا ھے ۔

**Telegraph-wire** : (n) تلغراف تار؛ تار ۔

**Telegrapher** : (n) (۱) تلگرافچی؛ تاربابو ۔ (۲) تاربرقی کا ماہر؛ تار بھیجنے والا یا سلسلۂ تاربرقی کا ملازم ۔

**Telegraphese** : (n) (۱) (بول چال یا مزاح) تلگرافی کی زبان؛ تار کی زبان؛ حد سے زیادہ مختصر اور محذوفات سے پُر عبارت ۔

**Telegraphese** : (a) تار کی زبان میں لکھا ہوا؛ بے حد مختصر۔

**Telegraphic** : (a) (۱) تلگرافی؛ تار برقی سے متعلق؛ تارکا؛ تار برقیہ ۔ (۲) بے حد مختصر؛ موجز؛ جو تار کی زبان میں ہوں ؛ جامع ۔ (۳) تار برقی سے بھیجا ہوا؛ اشارہ سے خبر کیا ہوا ۔ (٤) تار برقی کی طرح کا؛ مانند تار برقی ۔

**Telegraphic address** : (n) تار کا پتہ؛ خصوصاً وہ مختصر پتہ جو رجسٹرڈ کرا لیا گیا ہو ۔

**Telegraphic advice** : (n) اطلاع بذریعہ تار ؛ تلگرافی مشورہ ۔

**Telegraphic expenses** : (n) تار کےمصارف؛تلگرافی اخراجات ۔

**Telegraphic message** : (n) تلگرافی پیام ۔

**Telegraphic transfer** : (n) (خصوصاً برطانیہ) تار (برقی) ہنڈیاں۔

**Telegraphically** : (adv.) (۱) تار کی زبان میں؛ بے حد اختصار سے ۔ (۲) تار کے ذریعے؛ تارپر ۔

**Telegraphist** : (n) ماہرتلگراف؛ تلگراف آپریٹر؛ تلگرافچی؛ تار بابو ۔

**Telegraphone** : (n) دور آواز رساں؛ تار برقی آواز رساں ۔

**Telegraphoscope** : (n) تصویر رساں؛ تار برقی تصویر رساں۔

**Telegraphy** : (n) (علم) تار برقی؛ تلگرافی؛ تاربرقی (کا فن)؛ فن تلگراف ۔

Diplex telegraphy : دوہری تار برقی ۔

Double current telegraphy : دو رُو تار برقی ۔

Duplex telegraphy : دو رخی تار برقی ۔

Multiplex telegraphy : چَوہری تار برقی ۔

Quadruplex telegraphy : چوہری تار برقی ۔

Simplex telegraphy : ایک رخی تار برقی ۔

Single current telegraphy : مُفرد رَو تار برقی ۔

Wireless telegraphy : بے تار کی تار برقی؛ لاسلکی تار برقی؛ لاسلکی ۔

**Telekinesis : (n)** (مابعد نفسیات) دور حرکت؛ حرکتِ بعید؛ کسی محرک کے ذریعے دور کی چیز میں بغیر کسی مادی واسطے کے حرکت پیدا ہونے کی کیفیت ۔

**Telelectric : (n)** تار برقیہ؛ تار برقی ترسیل ۔

**Telelectroscope : (n)** شبیہ رساں؛ تاربرقی شبیہ رساں ۔

**Telelense : (n)** دور عکسی لنس (lense) ۔

**Telemark (n) : [Name of a district of Norway** برف پر دوڑ کے کھیل میں ایک استادانہ گھماؤ؛ ٹلمارکہ؛ تغیر جہت کے لئے ایک استادانہ گھماؤ ۔

**Telemechanic : (a)** لاسلکی میکانک سے متعلق ۔

**Telemechanically : (adv.)** لاسلکی میکانک کے طور پر ۔

**Telemechanics : (n)** (میکانیات) لاسلکی میکانیات؛ تاربرقی میکانیات؛ لاسلکی حرکیات؛ لاسلکی کے ذریعے فاصلے پر مشین چلانے کا فن ۔

**Telemetacarpal : (a)** دُور بُعد ساعد سے متعلق ۔

**Telemeteorograph : (n)** (علم النجوم) دُور شہاب نگار ۔

**Telemeteorographic : (a)** دور شہاب نگار سے متعلق ۔

**Telemeteorography : (n)** دور شہاب نگاری ۔

**Telemeter/Telometer : (n)** (۱) مسافت سنج؛ دور سنج ۔ (۲) (سروے) لاسلکی بُعد پیما؛ (الیکٹرک انجینیئرنگ) دورپیما؛ ٹیلی میٹر؛ (فوٹو گرافی) حدّپیما ۔

**Telemeter : (v)** (۱) ٹیلی میٹر سے ناپنا؛ مسافت سنج سے ناپنا ۔ (۲) دوری کی پیمائش کرنا ۔

**Telemetered : (a)** مسافت کی پیمائش کی ہوئی؛ ٹیلی میٹر شدہ ۔

**Telemetering : (n)** مسافت سنجی ۔

**Telemetric/-al : (a)** مسافت سنج کا یا اس سے متعلق؛ بُعد پیمائی سے متعلق ۔

**Telemetrically : (adv.)** مسافت سنجی کے طور پر ؛ بُعد پیمائی کے طور پر ۔

**Telemetry : (n)** مسافت سنجی؛ بُعد پیمائی؛ دُور پیمائی ۔

**Telemicroscope : (n)** (بصریات) دُور خُردبیں ۔

**Telencephalic : (a)** موخّر دماغ کا یا اس سے متعلق ۔

**Telencephalon : (n)** (حیوانیات) موخّر دماغ؛ بُعد دماغ ۔

**Teleo -/Tele- : [Gr.'teleo']** سابقہ بمعنی کامل؛ درست؛ پورا ۔

**Teleo -/Tele - : [Gr.'telos']** سابقہ بمعنی غایت؛ انتہا ۔

**Teleobjective : (n)** (فوٹو گرافی) دورعکاسی عدسہ؛ لینس ۔

**Teleocephal : (n)** مکمل کھوپڑی والی مچھلی؛ ماہی استخوانی ۔

**Teleocephalous : (a)** مکمل سر والی (مچھلی) : مکمل کھوپڑی والی (مچھلی) ۔

**Teleodont : (a)** کامل دندان والی؛ لمبے جبڑے والی (مچھلی) ۔

**Teleoklin : (n)** (نفسیات) میلان ۔

**Teleologic : (a)** (۱) فلسفہ غایات کا یا اس سے متعلق؛ غایاتی : غائی : شوقی : انی ؛ مقصدی ۔ (۲) (حیاتیات) سازگار؛ متوافق ۔

**Teleologic/- al : (n)** غایتیت؛ غائی کا علم؛ علم کی وہ شاخ جو غایتیت اور مقصد سے بحث کرتی ہے ۔

**Teleological argument : (n)** دلیلِ غائی؛ دلیل اِنی ۔

**Teleological ethics : (n)** غائی اخلاقیات ۔

**Teleologically : (adv.)** فلسفہ غایات کی رو سے؛ غایاتی اعتبار سے ۔

**Teleologism : (n)** (فلسفہ) غایتیت؛ عقیدہ غایات؛ نظریہ غایات ۔

**Teleologist : (n)** غایتیت پسند؛ فلسفہ غایات کا پیرو یا عالم؛ طرفدار حکمت علل غائی؛ غایتیات داں ۔

Teleology : (n) [mod. L. 'teleologia'.] (۱) (فلسفه و حیاتیات) نظریہ علّت غائی؛ غایتیات؛ فلسفہ غایات؛ یہ نظریہ کہ کائنات کے تمام تغیرات کسی غایت یا مقصد سے واقع ہوتے ہیں ۔ (۲) (حیاتیات) علم توافق؛ مقتضیات ۔

Teleophore : (n) (حیوانیات) مُولّدہ داں؛ کامل مُرّہ ۔

Teleoptile : (n) (حیوانیات) کامل پَرہ ۔

Teleorganic : (a) (حیوانیات) کامل عضوی؛ حیاتی؛ زندہ ۔

Teleosaur : (n) [Gr. 'Sauros'.] کامل سوسمار کی ایک جنس ۔

Teleosaurian : (a) کامل سوسمار کی ایک جنس سے متعلق ۔

Teleosaurus : (n) گھڑیال کی ایک قسم جس کے نمونے متحجر صورت میں پائے جاتے ہیں ؛ تلیو سورس ۔

Teleost : (a) ماہیان استخوانی کی جنس سے وابستہ ۔

Teleost : (n) ماہیان استخوانی کی ایک قسم ۔

Teleostean : (a) دیکھو Teleost (a)

Teleostean : (a) [f. mod. L. 'teleosteus'.] ہڈی دار مچھلیوں سے متعلق؛ ماہیان استخوانی سے وابستہ ۔

Teleostean : (n) ہڈی دار مچھلی کی ایک قسم ۔

Teleostei : (n) (حیوانیات) کامل عظمان مچھلیاں؛ ہڈی دار مچھلیاں ۔

Teleosteous : (a) دیکھو Teleostean (a)

Teleostome : (n) [mod. L.'teleostomis '] ہڈی دار مچھلی کی ایک قسم جس کے منہ، دانت وغیرہ مکمل ہوتے ہیں ۔

Teleozoon : (n) (حیاتیات) مکمل نظام کا حیوان؛ برتر حیوانات میں سے ایک ۔

Telepath : (n) (۱) معتقد خیال رسانی ۔ (۲) عامل اشراق؛ اشراقی؛ اشراق کا ماہر؛ اشراق کا قائل ۔

Telepath : (v) اشراق کا ماہر ہونا؛ اشراق کا قائل ہونا ۔

Telepathic : (a) اشراقی؛ اشراق کا؛ تکلم روحانی ۔

Telepathically : (adv.) اشراق کے ذریعے سے ۔

Telepathist : (n) دیکھو Telepath

Telepathize : (v) (۱) اشراق سے اثر ڈالنا ۔ (۲) اشراق کا عمل کرنا؛ اشراق کے ذریعے مبادلہ خیالات کرنا ۔

Telepathy : (n) [f. Tele - + Gr. Pathy] خیال رسانی؛ اشراق؛ انتقال فکر؛ ایک قلب کا اثر دوسرے قلب پر بلا کسی مادی واسطے کے؛ تعلق یا تکلم روحانی ۔

Telepantoscope : (n) (اٹلی وغیرہ) مجسمہ نما ۔

Telephone : (n) (۱) ٹیلی فون؛ دور گُو؛ ایک آلہ جس سے دور سے بات کی جاتی ہے؛ تلفون ۔

Lover's telephone /String- : کھلونا ٹیلی فون ۔

On the telephone ; تلفونی سلسلہ رسل و رسائل کے طریقے کو ملایا ہوا ۔

Telephone : (v) (۱) ٹیلی فون کرنا یا دینا؛ ٹیلی فون سے گفتگو کرنا؛ ٹیلی فون سے بھیجنا (پیام، خبر وغیرہ) ۔ (۲) ٹیلی فون پر بلانا ۔ (۳) ٹیلی فون کا طریقہ رائج کرنا ۔

Telephone book : (n) تلفونی کتاب؛ وہ کتاب جس میں ٹیلی فون رکھنے والوں کے نام ، پتہ اور نمبر درج ہوتے ہیں ۔

Telephone booth : (n) تلفونی کمرہ؛ ٹیلیفون بوتھ ۔

Telephone box : (n) عوامی ٹیلیفون بوتھ ۔

Telephone exchange : (n) تلفون مبادلہ گاہ؛ تلفون اکسچینج؛ مرکزی مخابرات تلفون ۔

Telephone Girl : (n) خاتون ٹیلیفون آپریٹر ۔

Telephone number : (n) ٹیلیفون نمبر ۔

Telephone operator : (n) فون کار؛ تلفون کار ۔

Telephone receiver : (n) گوشی تلفون؛ سماع؛ سماعہ؛ آواز گیر ۔

Telephone theory : (n) (نفسیات) نظریہ تلفونی ۔

Telephone transmitter : (n) میکروفون تلفون؛ دہنی تلفون ۔

Telephoner : (n) فون کرنے والا؛ تلفون کرنے والا ۔

**Telephonic : (a)** ٹیلیفونی؛ تلفون سے متعلق؛ ٹیلی فون کا ۔

**Telephonically : (adv.)** ٹیلی فون سے؛ ٹیلی فون کے طور پر ۔

**Telephonist : (n)** فون کار؛ تلفنچی؛ مقصدی ٹیلی فون؛ ٹیلی فون بابو ؛ وہ شخص جو ٹیلی فون کرنے پر ملازم ہو؛ وہ شخص جو ٹیلی فون کے ذریعے خبر دینے پر ملازم ہو ۔

**Telephonograph : (n)** (ٹیلی گرام ) تار برقی آواز نگار ۔

**Telephony : (n)** علم تلفون : فن دورگوئی ؛ ٹیلی فون سے گفتگو کرنے کا عمل یا طریقہ؛ ٹیلی فونی؛ آواز رسانی ۔

**Telephote : (n) [f. Gr. 'tale + phot']** تصویر رساں؛ دور عکس انداز؛ کافی دور سے فوٹو لینے کا ایک آلہ؛ روشنی کے ذریعے دور پیغام رسانی؛ برقی رو کے ذریعے پیغام رسانی ۔

**Telephote : (v)** الیکٹرک کے ذریعے دور تک پیغام پہنچانا؛ تصویری عکس کے ذریعے پیام بھیجنا ۔

**Telephotic : (a)** دور عکس انداز سے متعلق ۔

**Telephoto : (a)** (۱) عکس بعید کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) دیکھو Telephotographic ۔

**Telephoto : (n)** (فوٹو) دور عکاسی عدسہ (لینس) ۔

**Telephoto lens : (n)** دیکھو Telephoto

**Telephotograph : (n) [f. as Telephote(n)+ -Graph.]** (الیکٹرک) عکس بعید؛ دور شبیہ؛ برقی طور پر دور سے دوبارہ تصویر یا شبیہ کے پیش کرنے کا عمل ۔

**Telephotograph : (n)** دور بینی فوٹو؛ دور عکسی فوٹو؛ دور عکاسی عدسہ سے لی ہوئی تصویر ۔

**Telephotograph : (v)** دور عکاسی عدسہ سے فوٹو لینا ۔

**Telephotographic : (a)** عکس بعید کا یا اس سے متعلق ؛ دورعکسی

**Telephotographic : (a)** دور سے کھینچا ہوا (فوٹو) ؛ دوربینی فوٹو سے متعلق ۔

**Telephotography : (n)** برقی رو کے ذریعے دور سے دوبارہ تصویر کو پیش کرنے کا عمل یا فن؛ تصویر رسانی کا نظریہ یا عمل ۔

**Telephotography : (n)** دورعکاسی؛ دور بین کی مدد سے فاصلے سے تصویر کھینچنے کا طریقہ؛ دورعکسی فوٹوگرافی ۔

**Telephoty : (n)** دیکھو Telephotography

**Teleplasm : (n)** دور مایہ ۔

**Teleplastism : (n)** مادیّت ارواح ۔

**Teleplay : (n)** ٹیلی ویژن پر پیش کیا جانے والا ڈراما؛ وہ ڈراما جو ٹیلی ویژن پر نشر کرنے کے لئے لکھا گیا ہو؛ ٹیلی ڈراما ۔

**Teleprinter : (n)** (۱) ٹیلی پرنٹر ؛ دور نویس ۔ (۲) تارچھاپہ؛ تاربرقی ٹائپ مشین؛ ٹائپ پرنٹنگ ٹیلی گراف ۔

**Teleprompter : (n) [Orig. U.S.]** ٹیلی ویژن میں کام آنے والا ایک آلہ ۔

**Telegradiography : (n)** (طب) دور لا شعاعی عکّاسی ۔

**Telereceptor : (n)** (حیوانیات) دور حسّاسہ ۔

**Telergic/- al : (a)** اشراقی قوت کا یا اس سے متعلق؛ دور کار قوت سے متعلق ۔

**Telergically : (adv.)** اشراقی قوت کے طور پر؛ دور کار قوت سے ۔

**Telergy : (n)** اشراقی قوت؛ دور کار قوت؛ (نفسیات) قوت جو اشراق کے عمل میں دماغ پر اثر ڈالتی ہو ۔

**Telescope : (n) [mod.L.'telescopium'.]** (۱) دوربین ؛ دوربین نجومی؛ ٹیلیسکوپ ۔ (۲) (علم النجوم) برج قوس کا جنوبی ستارہ منڈل یا مجموعۂ نجوم ۔

- **Astronomical telescope :** (بصریات) فلکی دُوربین ۔
- **Equatorial telescope :** (علم النجوم) استوائی دوربین ۔
- **Herchelian telescope :** (علم النجوم) ہرشلی دوربین ۔
- **Radio telescope :** ریڈیو دوربین ۔
- **Reflecting telescope :** (بصریات) انعکاسی دوربین ۔
- **Refracting telescope :** (بصریات) انعطافی دوربین ۔

Telescopic observations : (n) (علم النجوم) دور بینی مشاہدات ۔

Telescopic stars : (n) (علم النجوم) دوربینی ستارے ۔

Telescopically : (adv.) دوربینی کےطور پر؛ بذریعہ دوربین؛ دوربین کے عمل کے طریقے پر ۔

Telescopiform : (a) دوربین کی شکل کا؛ دوربین نما؛ دوربین شکلہ ۔

Telescopist : (n) (۱) دوربین (کے استعمال کا) ماہر ۔ (۲) دوربینی مشاہدات کرنے والا ۔

Telescopium : (n) (علم النجوم) منظار؛ دوربینہ ۔

Telescopy : (n) (۱) دوربین کے استعمال کا فن؛ (علم النجوم) دوربین سازی؛ علم دوربین ۔ (۲) (طبیعیات) دوربین کاری؛ دوربین کی ساخت یا اس کے استعمال کا علم ۔

Telescribe : (n) (ٹیلی فون) آواز نویسی ۔

Telescriptor : (n) (ٹیلی گرام) تار برقی ٹائپ ۔

Teleseme : (n) (الیکٹرک) اشاریہ برقی ؛ بجلی سے اشارات یا اطلاعات دینے کا طریقہ جو ہوٹلوں میں رائج ہے ۔

Telesis : (n) [mod. L. f. Gr. 'Telein'.] (نفسیات)حصول مقصد ۔

Telestereoscope : (n) (بصریات) دور مجسّم بیں ۔

Telesthesia/Telaesthesia : (n) دور حسّی؛ اشراق ۔

Telesthetic/Telaesthetic : (a) دور حسّی کا یا اس سے متعلق ۔

Telestic : (a) [Gr. 'telestikos'.] پُر اسرار؛ مخفی؛ باطنی؛ متصوفانہ ۔

Telestich : (n) [irreg. f. Gr. 'telos'+'stikos'] ایک مختصر نظم جس کی سطروں کے آخری حروف کو لینے سے ایک لفظ بن جاتا ہے؛ موشح ۔

Teletherapy : (n) شعاعی طریقہ علاج ۔

Telethermograph : (n) (طبیعیات) دُور تپش نگار ۔

Telethermometer : (n) (طبیعیات) دُور تپش پیما ۔

Terrestrial telescope : (بصریات) ارضی دوربین ۔

Tower telescope : (بصریات) میناری دوربین ۔

Telescope : (v) (۱) (ریل کے تصادم کا) ایک (ڈبے) کو دوسرے میں گھسا دینا؛ ایک نلکی وغیرہ کو دوسری میں پہنا دینا یا بٹھا دینا ۔ (۲) ایک دوسرے میں گھس جانا یا بیٹھ جانا؛ (اور نلکیوں کی طرح) ایک کا دوسرے میں داخل ہو سکنا یا بیٹھ سکنا ۔ (۳) دوربین کی طرح استعمال کرنا ۔

Telescope-bag : (n) ایک قسم کا سفری بیگ یا تھیلا (جس کے دو حصے ہوتے ہیں اور چھوٹا حصہ بڑے حصے میں داخل ہو جاتا ہے) ۔

Telescope-carp : (n) چین کی سرخ رنگ کی مچھلی جس کی آنکھیں آگے کو نکلی ہوتی ہیں اور جو عجیب الخلقت ہوتی ہےاوربطور نمائش رکھی جاتی ہے ۔

Telescope-driver : (n) ایک خود کار آلہ جس سے فلکی دوربین اجرام فلکی کے دَورکو نظر میں رکھ سکتا ہے ۔

Telescope-eye : (n) وہ آنکھ جو آگے نکلی ہوئی یا سکڑی ہوئی ہو (مثلاً گھونگے میں) ۔

Telescope-fish : (n) دیکھو Telescope-carp

Telescope-fly : (n) Diopsis جنس کی بڑی بڑی آنکھوں والی مکھی ۔

Telescope-shell : (n) ایک قسم کا ہندوستانی گھونگا ؛ مخروطی صدف ۔

Telescope-sight : (n) ایک چھوٹی دوربین جو آتشیں اسلحہ یا پیمائشی آلے پر نصب ہو ۔

Telescopic : (a) (۱) دوربین سےمتعلق؛ دوربینی؛ دوربین کا ۔ (۲) جو صرف دوربین سے نظر آسکے ۔ (۳) جس کا ایک حصہ دوربین کی نلکیوں کی طرح دوسرے کے اندر بیٹھ جاتا ہو؛ دوربین کی سی ساخت کا ۔ (٤) (علم النجوم) بڑھ گھٹنا؛ دَرحَرکی ۔

Telescopic ladder : (n) (تعمیرات) بڑھ ، گھٹ سیڑھی ۔

Telescopic fixation : (n) دوربینی تثبیت ۔

Telescopic objects : (n) (علم النجوم) اجرام دوربینی ۔

**Telethermometry : (n)** (طبیعیات) دُورتپش پیمائی ۔

**Telethermoscope : (n)** دیکھو Telethermometer

**Telethon : (n)** چند گھنٹوں کا ٹیلی ویژن پروگرام ۔

**Teletron : (n)** (ٹیلی ویژن) ٹیلیٹرون؛ دور شبیہ انداز ۔

**Teletype : (n)** (۱) دورچھاپا ۔(۲) ٹیلی ٹائپ مشین کے ذریعہ بھیجا ہوا پیغام ۔

**Teletypewriter : (n)** دستگاہی شبیہ تلگراف جس کے ذریعے خبر کو مشین کے توسط سے چھاپ کر بھیجتے ہیں؛ ٹیلی ٹائپ رائٹر؛ دور چھاپا نگار ۔

**Teletypist : (n)** دور چھاپے کا ماہر؛ ٹیلی ٹائپسٹ ۔

**Teleutospore : (n)** (نباتیات) خریفی بذرہ؛ مکمل بذرہ؛ پاک رسیدہ ۔

**Teleutosporic : (a)** خریفی بذرہ کا یا اس سے متعلق ۔

**Teleview : (v)** ٹیلی ویژن کی دیکھ بھال کرنا؛ ٹیلی ویژن پر نگاہ رکھنا؛ ٹیلی ویژن کا مشاہدہ کرنا ۔

**Televiewer : (n)** ٹیلی ویژن کا مشاہدہ کرنے والا ۔

**Televiewing : (n)** ٹیلی ویژن کا مشاہدہ ۔

**Televise : (v)** ٹیلی ویژن سے بھیجنا؛ ٹیلی ویژن سے نشر کرنا؛ ٹیلی ویژن سے دیکھنا؛ دورنما تار لاسلکی کے ذریعے سے بھیجنا ۔

**Television : (n)** (۱) ٹیلی ویژن؛ دورنمائی؛ دورنشان؛ غائب بینی؛ مشاہدہ غائب؛ لاسلکی کے ذریعے ان واقعات یا اشیاء کا مشاہدہ کرنا جو فاصلے یا حجاب کی وجہ سے آنکھوں سے اوجھل ہیں ۔ (۲) ٹیلی ویژن کا آلہء ترسیل ۔ (۳) دورنمائی نشریہ کی صفت ۔

**Television receiver/-set : (n)** ٹیلی ویژن کا آلہء آوازگیر؛ لاسلکی کا گوش آلہ؛ دورنما رسیور؛ دورنما سیٹ ۔

**Television station : (n)** دورنمائی نشرگاہ ۔

**Television transmitter : (n)** ٹیلی ویژن کا آلہء ترسیل؛ لاسلکی کا آلہء ترسیل ۔

**Televisionally : (adv.)** ٹیلی ویژن کے طور پر؛ دورنمائی کے ساتھ ۔

**Televisionary : (a)** دورنمائی کا؛ ٹیلی ویژن سے متعلق ۔

**Televisor : (n)** آلہء غائب بین؛ دورنما؛ دورنما آواز گیر؛ دورنما رسیور؛ دورنما سیٹ ۔

**Televisual : (a)** (۱) ٹیلی ویژن سے متعلق؛ دورنمائی کا یا اس سے متعلق ۔(۲) دیکھو Telegenic ۔

**Telewriter : (n)** (ٹیلی گرام) دور نویس؛ دور خودنویس آلہ ۔

**Telex : (n) [f.Tele+ex.]** ٹیلیکس (Telex) : سلسلہء پیام رسانی کا ایک طریقہ جس سے کوئی شخص اپنے ٹیلی پرنٹر سے پیغام بھیج سکتا ھے ۔

**Telex : (v)** ٹیلیکس سے خبر بھیجنا ۔

**Teli : (n) [Hindi teli.]** تیلی؛ تیل بنانے والا یا اس کی تجارت کرنے والا ۔

**Telic/- al : (a) [Gr. 'teliko'.]** (نفسیات) آزادی؛ مقصدی؛ موافق منشا؛ مطابق مقصد؛ متضمنِ مقصود ۔

**Telically : (adv.)** مقصد کے طور پر ۔

**Telinga : (n) [Dravidian origin.]** (۱) تلگو زبان ۔(۲) تلگوعوام میں سے ایک ۔(۳) دیکھو Sepoy ۔

**Telinga Potato : (n)** (۱) (نباتیات) ایک قسم کی ترکاری؛ کچا آلو؛ اروی؛ رتالو ۔(۲) آلو؛ شکر قند ۔

**Teliosorus : (n)** (نباتیات) بذروی انبار ۔

**Telium : (n)** دیکھو Teliosorus

**Tell : (n) [f. Tell. (v)]** (۱) (اب بول چال) کہانی؛ حکایت؛ داستان؛ بیان؛ گفتہ؛ توضیح؛ توجیہ ۔ (۲) گفتگو؛ بات چیت؛ بول چال؛ گپ شپ؛ اِدھر اُدھر کی باتیں ۔

**Tell/Tel : (n) [Arab. 'tall'.]** مصنوعی پہاڑی یا ٹیلے کا نام ۔

**Tell : (v) [OE. 'tellan'.]** (۱) کہنا؛ بیان کرنا (زبانی یاتحریراً)؛ نقل کرنا؛ ترتیب سے بیان کرنا ۔ (۲) بتانا؛ اظہار کرنا؛ فاش کرنا؛ رپورٹ کرنا؛ کہانی کہنا؛ مشہور کرنا؛ اعلان کرنا؛ اشاعت کرنا؛ شائع کرنا؛ تشہیر کرنا ۔ (۳) بولنا (سچ، جھوٹ)؛ کہنا؛ زبان سے نکالنا؛ پڑھنا (عبارت وغیرہ) ۔ (٤) حکم دینا؛ ہدایت کرنا؛ کہنا؛ فرمانا؛ تقاضا کرنا ۔ (٥) تفصیل سے کہنا؛ وضاحت کرنا؛ ظاہر کرنا؛ توضیح دینا یا کرنا؛ شرح دینا؛ وضاحت کرنا ۔(٦) (قطعی طور پر)

بتا سکنا؛ فیصلہ کرسکنا ۔ (۷) تمیز یا شناخت کرسکنا؛ سمجھنا؛ فرق ظاہر کرنا؛ جاننا؛ فیصلہ کرنا ۔ (۸) وثوق سے کہنا؛ یقین دلانا؛ اطمینان دلانا ۔ (۹) کارگر ہونا؛ نمایاں اثرکرنا؛ اپنا اثر دکھانا؛ اہمیت دینا؛ مؤثر واقع ہونا ۔ (۱۰) گننا؛ شمار کرنا؛ خصوصاً رائے شماری کرانا (دارالعلوم میں) ؛ اعلان دینا ۔ (۱۱) درد دل کہنا ۔ (۱۲) آشکار ہونا؛ مشخص ہونا؛ مشہور ہونا ۔ (۱۳) الفاظ میں اظہار کرنا (خیالات وغیرہ) ۔ (۱٤) رازفاش کرنا؛ افشا کرنا؛ بتا دینا (پوشیدہ چیز کو) ۔ (۱۵) سکھانا؛ درس دینا؛ اطلاع دینا ۔ (۱٦) (مجازاً) گواہی دینا) ۔ (۱۷) حساب کتاب کرنا؛ اندازہ لگانا؛ مختص بالکیفیت کا اندازہ لگانا ۔

Don't tell on me : (بچوں کی زبان) میری چغلی نہ کہنا؛ میری مخبری یا شکایت نہ کرنا ۔

I can tell you : میں تمہیں یقین دلا سکتا ہوں ۔

I 'll tell you what : میں تمہیں بتلاؤں گا کہ یہ کیا ہے؟ میں تمہیں کچھ بتلاؤں گا ۔

That tells a tale : یہ پُر معنی بات ہے؛ یہ کچھ معنی رکھتا ہے ۔

To hear tell : دیکھو Hear (v)

To tell a lie : جھوٹ بولنا؛ دروغ گوئی کرنا ۔

To tell a person : (کسی شخص کو) آگاہ کرنا؛ ہوشیار کرنا؛ اطلاع دینا (کسی چیز کی) ۔

To tell a person good-bye : (امریکا) خداحافظ کہنا؛ رخصت ہونا ۔

To tell a story : کہانی کہنا؛ داستان بیان کرنا ۔

To tell a tale : قصہ کہنا؛ داستان بیان کرنا ۔

To tell any one his own : اپنی غلطی کو صاف صاف کہنا؛اپنی غلطی کا اظہار کرنا ۔

To tell fortunes : قسمت کی آگاہی کرنا؛ جوتشی کا کام کرنا ۔

To tell its own tale : معنی خیز ہونا ۔

To tell nose : سر گننا؛ مزید دیکھو Nose (n) ۔

To tell off : (۱) مامور کرنا؛ مقرر کرنا (کسی کام پر) ؛ متعین کرنا ۔ (۲) (عامیانہ) قلعی کھولنا؛ کھری کھری سنانا؛ توبیخ کرنا ۔

To tell one's beads : تسبیح پڑھنا؛ مالا جپنا ۔

To tell one's tale : کسی کی بات کہنا؛ کسی کاواقعہ دہرانا؛ کسی کی کہانی کہنا؛ کسی کا پیغام کہنا ۔

To tell tales : دیکھو Tale (n)

To tell the tale : گھڑے ہوئے قصے بیان کرنا؛ (عامیانہ) مصیبت کا قصہ گھڑ کر بیان کرنا کہ لوگ سن کر ترس کھائیں ۔

To tell (the) truth : سچ بولنا؛ حقیقت بیانی کرنا؛ صحیح صحیح اظہار بیان کرنا ۔

To tell the world : (امریکا) کھلم کھلا بیان کرنا؛ کھلے طور پر اعلان کرنا؛ کھلے بندوں کہنا؛ ڈنکے کی چوٹ کہنا ۔

You are telling me : مجھ سے کہنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے؛ میں اس سے اچھی طرح واقف ہوں (امریکا بول چال) ۔

You never can tell : ظاہری حالت کی بنا پر حکم نہیں لگانا چاہیئے؛ ظاہری حالت سے اکثر غلط اندازہ ہوتا ہے ۔

Tell down : (v) (اسکاتستان) فوراً ادا کرنا ۔

Tell it not in Gath : (کہاوت) (مزاحاً) یہ خبر دشمن تك نہ پہنچنے دو کہ وہ سن کر خوش ہو ۔

Tell off : (v) (۱) علاحدہ کرنا؛ شمار کرنا؛ خاص کام کےلئے متعین کرنا؛ کسی کام کے لئے تفویض کرنا۔ (۲) (عامیانہ) زجر و توبیخ کرنا؛ سختی سے ڈانٹنا؛ تنبیہ کرنا؛ سرزنش کرنا۔

Tell-tale : (n) (۱) کہانی گو؛ داستان گو؛ چغل خور؛ بدگو ؛ غماز؛ لترا؛ سخن چیں ؛ خبر کش ۔ (۲) (مجازاً) کوئی ایسی چیز یا موقع جس سے بھید یا حال ظاہر ہو جائے ؛ بھید کھول دینے والا ۔ (۳) کھٹکا؛ گھنٹی یا کوئی اور آلہ جس سے مقررہ وقت پر لوگوں کی حاضری کا اندراج یا علم ہو جاتا ہے؛ حاضر شمار ۔ (٤) حوض بھر جانے کی خبر دینے والی گھنٹی یا آلہ ؛ پن گھر ۔ (۵) (جہاز میں) ایك آلہ جو پہیے کے

دستے کے قریب لگا ہوتا ہے اور جہاز کا رخ بتاتا ہے؛ رخ نما؛ اشارہ کرنے والا؛ راستہ دکھانے والا آلہ ۔ (٦) Sandpiper کی ایک جنس (خصوصاً امریکا میں) ۔ (٧) کسی چیز کی اطلاع یا تاکید ۔

**Tell-tale compass : (n)** (جہاز میں) سمت بتانے والا آلہ ۔

**Tell that to the (horse)marines :** یہ فتوے کسی اور کو دو ۔

**Tellable : (a)** قابل بیان؛ کہنے کے لائق؛ جو کہا جاسکے ۔

**Tellen : (n) [L.'tellina'.]** سیپی کی جنس کا ایک جانور ۔

**Teller : (n)** (١) بیان کرنے والا ؛ کہنے والا ؛ ناقل : گفتگو کرنے والا ؛ خبر کرنے والا ؛ داستان گو ۔ (٢) (سیاسیلت) رائے شمار (مختلف پارٹیوں کے ان دو دو اشخاص میں سے جو دارالعوام میں رائیں شمار کرنے کی غرض سے مقرر ہوتے ہیں ) ۔ (٣) زر شمار، جو ساہوکاروں کی کوٹھیوں یا بینکوں میں روپیہ دینے یا لینے پر مقرر ہوتا ہے ۔ (٤) (خصوصاً) بینک کا وہ افسر جو کھڑکی پر روپیہ لیتا اور دیتا ہے؛ بینک میں رقم لینے اور دینے والا ۔ (٥) دیکھو Annunciator ۔

**Tellership : (n)** رائے شماری کی خدمت یا کام نیز زرشماری کی خدمت ۔

**Tellin : (n)** دیکھو Tellen

**Telling : (a)** (١) موثر؛ کارگر؛ کاری؛ گویا ۔ (٢) نمایاں ۔ (٣) اظہار پذیر ۔

**Telling : (n)** بیان؛ گفتار؛ افشاء؛ ابراز ۔

**That's (or that would be)telling:** اس سے افشائے راز ہوجائے گا؛ یہ افشائے راز ہوگا ۔

**Tellingly : (adv.)** (١) کارگر طور پر؛ مؤثر طور پر ۔ (٢) نمایاں طور پر ۔

**Tellur-/Telluri - :** سابقہ بمعنی تلوریم ۔

**Tellural : (n)** (جغرافیہ) ارضی؛ زمینی؛ ساکنان ارض کا ۔

**Tellurate : (n)** تلوریم کا نمک؛ تلوریٹ؛ ارضین کے ترشے پر (تلورک ایسڈ) کا نمک ۔

**Telluret/Telluride : (n)** ارضین (تلوریم) کا مرکب؛ (کیمیا) مرکب تلوریم؛ تلورٹ ۔

**Telluretted : (a)** (اب شاذ) تلوریم سے مرکب شدہ؛ ارضین آمیختہ؛ جس میں تلوریم کا جزو شامل ہو ۔

**Tellurian : (a)** (جغرافیہ) ارضی؛ کرۂ ارض کا؛ (باشندہ) ۔

**Tellurian : (n)** (جغرافیہ) ارض باشی؛ ساکن ارض؛ کرۂ ارض کا باشندہ ۔

**Tellurian lines : (n)** (جغرافیہ) ارضی خطوط ۔

**Telluric : (a) [f.Tellurium + - ic.]** (کیمیا) ارضینی تلوریم کا؛ تلوریم دار؛ تلورک ایسڈ ۔

**Telluric : (a)[f. L.'Tellus'+-ic.]** زمینی؛ ابی؛ زمین سے متعلق؛ کرۂ ارض کا ۔

**Telluric acid : (n)** تلوریم کا ایسڈ ۔

**Telluride : (n)** (کیمیا) تلوریم کا ایک مرکب جس میں ہائیڈروجن کے ساتھ دھات ملی ہوتی ہے ۔

**Telluride of bismuth : (n)** تلوریم کا بسمتھ (ایک قسم کی دھات)؛ بورونائٹ ۔

**Telluride of gold and silver : (n)** دیکھو Sylvanite

**Telluride of hydrogen : (n)** تلوریم کا ہائیڈروجن ۔

**Tellurion/Tellurium : [f. L. 'tellus'.]** حرکات ارض نما؛ ارضیہ؛ ایک آلہ جس سے زمین کی حرکت، دن رات اور موسموں کے تغیرات دکھائے جاتے ہیں ؛ Orrery کی معمولی قسم ۔

**Tellurism : (n)** (١) مقناطیسی اثر یا اصول جو بعضوں کے مطابق تمام فطرت پر پھیلے ہوئے ہیں یا جو عالمگیر ہیں اور جن سے حیوانی مقناطیسیت کا مظاہرہ ہوتا ہے۔ (٢) تولید امراض میں مٹی کا اثر ۔

**Tellurite : (n)** (١) تلوریم کا آکسائڈ؛ تلوریم آمیختہ ایک قسم کی مٹی جس میں لوہا ملا ہوا ہوتا ہے جس سے ہلکا بادامی رنگ بنتا ہے ۔ (٢) ارضین آمیختہ ایسڈ کا نمک ۔

**Tellurium : (n) [mod. L. f. L. 'tellus'.]** (کیمیا) تلوریم؛ ارضین (دھات، عنصر)؛ ایک کم یاب عنصر جو سیلنیم اور گندھک سے مشابہ چمکدار نقرئی رنگ کا ہوتا ہے ۔

**Graphic tellurium :** دیکھو Sylvanite

Tellurium glance : (n) دیکھو Nagyagite

Tellurous : (a) ارضین آمیختہ؛ تلوریم صفت ۔

Tellurous acid : (n) ارضین آمیختہ ایسڈ ۔

Tellus : (n) [L.] (۱) (رومن اساطیر) زمین کی دیوی؛ دھرتی دیوی؛ طلوس ۔ (۲) (جغرافیہ) کرہ٭ ارض؛ ارض؛ زمین ۔

Tellus-mater : (n) (اساطیر) دھرتی ماتا؛ زمین دیوی ؛ Television کا مخفف ۔

Telly-/Telo -: (n) سابقہ بمعنی انتہا؛ کامل ۔

Telo - : سابقہ بمعنی دور؛ دور دست ۔

Teloblast : (n) (حیوانیات) کامل نُموض؛ بُعد نُموض ۔

Teloblastic : (a) کامل نُموضی ۔

Telocentine : (n) بُعد مرکزی ۔

Telocoele : (n) (حیوانیات، تشریح) قعر پس دماغ؛ بُعد قعر ۔

Telodendron : (n) (حیوانیات) پس ریشك؛ پس شجریہ ۔

Telodynamic/Teledynamic : (a) بعید منتقلی٭ قوت (پاور) کا یا اس سے متعلق ( طناب یا تار کے ذریعے) ۔

Telokinesis : (n) کامل حرکیت؛ بعد حرکیت ۔

Telolecithal : (a) (حیوانیات) کامل زردوی؛ بعد زرد بینی ۔

Telolemna : (n) (حیوانیات) بعد ردا؛ پوشش ظریفی کے آخری رشتہ٭ عضلاتی کو احاطہ کرتا ھے ۔

Telomere : (n) بعد پارہ؛ کامل پارہ ۔

Telomitic : (a) بعد خیطی؛ کامل خیطی ۔

Telophase : (n) (حیوانیات) بعد ہیئت ۔

Telophragma : (n) (حیوانیات) بعد فرغمہ ۔

Telos : (n) [Gr.] ہدف غائی؛ مقصود نہائی؛ (فلسفہ) غایت الغایات ۔

Telosynapsis : (n) (خلمیات) کامل (لونیہ) جُفتی ۔

Telosyndesis : (n) (حیوانیات) بعد قرن ۔

Telotaxi : (n) (حیوانیات) مقصدی حرکات ۔

Telotroch : (n) (۱) کثیر ابریہ کنڈل کیڑے کے پہل روپ کے منہ اور مبرز کے گرد بالوں کا حلقہ ۔ (۲) اس قسم کا پہل روپ ۔

Telotrochal/Telotrochous : (a) Telotroch کی صفت کا ۔

Telotype : (n) (۱) (ٹلگرام) تار چھاپ مشین؛ ٹیلو ٹائپ؛ تاربرقی کا آلہ جس میں تار کا مضمون خود بخود چھپ جاتا ھے ۔ (۲) چھپا تار؛ تار جو اس آلہ سے چھپا ھو؛ چھاپا تار؛ ٹیلو ٹائپ کا تار ۔

Telpher : (a) [Syncopated form of 'telepher' or 'telephore'.] برقی بار برداری کا یا اس سے متعلق؛ برقی نقل و حمل سے متعلق؛ جس میں بذریعہ٭ قوت برقی حمل ونقل ھو؛ برقی؛ بجلی کی (ریل وغیرہ) ۔

Telpher : (n) (۱) (الیکٹرک) برقی نقل و حمل ۔ (۲) برقی بار بردار موٹر؛ تلفر ۔

Telpher : (v) برقی بار برداری کے ذریعے (سامان، اسباب وغیرہ) بھیجنا ۔

Telpher line/-railway : (n) (الیکٹرک)بجلی کی لائن؛ تارنقالہ؛ بجلی کا سلسلہ ۔

Telpher man : (n) تلفر آپریٹر؛ برقی نقل و حمل کا ماہر ۔

Telpher train : (n) برقی ٹرین؛ بجلی کی ٹرین ۔

Telpherage : (n) (۱) برقی باربرداری ۔ (۲) برقی باربرداری کا سامان ۔

Telson : (n) [Gr.] (حیوانیات) مُوخّر شکمہ؛ مُوخّر حلقہ٭ شکم؛ حیوانات قشریہ کے دھڑ کا آخری جوڑ ۔

Telsonic : (a) مُوخّر شکمہ کا یا اس سے متعلق ۔

Telugu/Teloogoo : (n) (۱) شمالی مدراس (ہندوستان) کے علاقے میں بولی جانے والی ایك زبان؛ تلگو؛ ڈراویڈی نسل کی ایك زبان ۔ (۲) ڈراویڈی نسل کے لوگ جو تلگو زبان بولتے ہیں ۔

**Telugu/Teloogoo : (a)** تلگو زبان؛ تلگو نسل کے لوگوں سے متعلق۔

**Telum : (n)** (حیوانیات) مُؤخّر حلقہ؛ مُوخّر حلقہ؛ شکم؛ دُم حلقہ۔

**Temenos : (n) [Gr.]** صحن مقدس؛ محوطہ؛ مقدس ؛ (قدیم) یونانی مندر کا احاطہ؛ حرم۔

**Temerarious : (a) [f. L. 'temerarius'.]** بے پروا؛ بےباک ؛ جانباز؛ متہور؛ تند؛ تصادفی؛ سرفروش؛ بیباکانہ؛ سرفروشانہ (صرف ادبی تحریر میں)۔

**Temerariously : (adv.)** بیباکی کے ساتھ؛ تندی سے؛ بےپروائی کے طور پر۔

**Temerariousness : (n)** بیباکی؛ بےپروائی؛ جانبازی؛ تہوّر۔

**Temerity : (n) [L.'temeritos'.]** بےپروائی؛ تہوّر؛ بےباکی؛ جسارت؛ جانبازی؛ سرفروشی۔

**Temia : (n)** جاوا کا کوّا۔

**Temp :** (لاطینی Tempore کا مخفف خصوصاً خوش‌طبعی کے علم کا اظہار کرنے کے موقع پر استعمال ہوتا ہے) بہ عہد؛ عہد میں؛ زمانے میں۔

**Tempe : (n) [L. 'Tempe'.]** Thessaly کی ایک وادی کا نام ؛ لاطینی ادب میں خوبصورت وادی کے لئے استعمال ہوتا ہے؛ فرحت بخش دیہاتی مقام۔

**Tempean : (a)** تھسلی کی وادی تیپیسی کا یا اس سے منسوب؛ تیمپری؛ جس کے مناظر کو یونانی اور لاطینی شعراء نے خوب خوب سراہا ہے۔

**Temper : (n) [OE.'temprian'.]** (١) مرکب (خصوصاًچونےوغیرہ کا)؛ (تعمیرات) (مناسب مقدار میں) گارا؛ ریختہ ۔ (٢) صحیح ترکیب یا امتزاج؛ دماغی توازن؛ سکون قلب ؛ دماغ کی اصلی حالت۔ (٣) پختگی اور لچك (دھات، خصوصاً فولاد کی)۔ (٤) (عضویات) مزاج؛ حالت؛ خو؛ مزاجی کیفیت؛ میل؛ رجحان؛ قلبی یا دماغی کیفیت؛ سرشت؛ فطرت ۔ (٥) (نفسیات) بدمزاجی؛ غصہ؛ تندی؛ آتش مزاجی؛ تندخوئی؛ خشم؛ غضب؛ غیظ ۔ (٦) (سمعیات) اعتدال؛ امتزاج؛ متوسط؛ میانہ ۔ (٧) (فلزیات) آب؛ ترکیب؛ اختلاط ۔ (٨) ٹین اور تانبا کی ملاوٹ؛ مختلف دھاتوں کا مرکب۔

**A fiery temper :** آتش مزاجی؛ تندی؛ تندخوئی۔

**Bad temper :** بدمزاجی؛ بدخوئی۔

**Fit of temper :** غم و غصے کی شدت۔

**Found him in a good temper :** اسے خوش یا خوش مزاجی کی کیفیت میں پایا۔

**Found in a bad temper :** خفگی یا بدمزاجی کی کیفیت میں پایا۔

**Good temper :** خوش خوئی؛ خوش خلقی؛ خوش طبعی۔

**Ill temper :** بد مزاجی۔

**To be out of temper :** آشفتہ ہونا؛ برہم ہونا؛ جھلاّ جانا ؛ غصے میں آنا؛ خشمگیں ہونا؛ غضبناك ہونا۔

**To keep, control (one's)temper :** غصے کو قابو میں رکھنا؛ غصے کو روکنا؛ متین ہونا؛ سنجیدہ ہونا؛ اپنے کو کنٹرول کرنا۔

**To lose (one's) temper :** غصے میں آجانا ؛ برہم ہو جانا۔

**Temper : (v) [OE. 'temprian'.]** (١) متھنا؛ گوندھنا(مٹی وغیرہ کو بھگو کر) ۔ (٢) (دھات، خصوصاً فولاد کو) تیار کرنا؛ پختہ کرنا؛ اعتدال پر لانا (باربار گرم و سرد کرکے تاکہ حسب ضرورت سخت اورلچکدار ہو جائے)؛ محکم کرنا ۔ (٣) تیار ہو جانا؛ پختہ ہو جانا؛ اعتدال پر آنا؛ اصلی حالت پرلانا ۔ (٤) معتدل بنانا؛ نرم یا ملائم کرنا؛ امتزاج کرنا؛ ہلکا کرنا ۔ (٥) کم کرنا؛ دھیما کرنا (شدت، تیزی وغیرہ کو) ۔ (٦) (موسیقی) سُر ٹھیك کرنا (پیانو وغیرہ کا)؛ ہم آہنگ بنانا ۔ (٧) مخلوط کرنا؛ ملانا ۔ (٨) کسی صفت سے متصف کرنا؛ سزاوار بنانا ۔ (٩) حد کے اندر رکھنا؛ قابو میں رکھنا؛ روکنا؛ باز رکھنا؛ ضبط کرنا؛ دبانا ۔ (١٠) گارا بنانا ۔ (١١) رنگ تیار کرنا ۔ (١٢) (فلزیات) آب دینا ؛ کمانا ۔ (١٣) پانی چڑھانا۔

**Temper hardening : (n)** (فلزیات) آبی سختاؤ۔

**Tempera/Tempora : (n) [It.]** لعابی رنگ کے ساتھ نقاشی؛ Distemper میں نقاشی کرنے کا ایک طریقہ۔

Temperability : (n) اعتدال؛ امتزاج ۔

Temperable : (a) [med. L. 'temperabilis.'] (اب شاذ) اعتدال پذیر؛ قابل امتزاج ؛ میانہ رو؛ معتدل ۔

Temperality : (n) مزاج؛ حالت؛ خو ؛ خُلق ۔

Temperament : (n) [L. 'temperamentum.'] (۱) (طبیعت کی) اُفتاد؛ مزاج؛ سرشت؛ حالت ۔ (۲) (موسیقی) پیانو وغیرہ باجوں کے سُروں کی درستی؛ سر ملانا یا ٹھیک کرنا ؛ خصوصاً اس طرح کہ بارہ سرتیاں برابر فاصلے پر ہوں ؛ تعدیل فواصل ۔ (۳) (سمعیات) خصلت ؛ خو ۔ (٤) (موسیقی) اعتدال؛ امتزاج ۔

Animal temperament : حیوانی خصلت؛ جانور جیسا مزاج ۔

Artistic temperament : فنکارانہ مزاج؛ شاعرانہ طبیعت۔

Atrabilious temperament : سوداوی مزاج ۔

Bilious temperament : (طب) صفراوی مزاج ۔

Choleric temperament : (طب) صفراوی مزاج ۔

Equal temperament : (سمعیات) مساوی امتزاج ۔

Lymphatic temperament : (طب) بلغمی مزاج ۔

Melancholic temperament : (طب) سوداوی مزاج ۔

Nervous temperament : عصبی مزاج ؛ کمزور طبیعت کا آدمی ۔

Phlegmatic temperament : (طب) بلغمی مزاج ۔

Sanguine temperament : (طب) دموی مزاج ۔

Scrofulous temperament : (طب) خنازیری مزاج ۔

Temperamental : (n) (۱) مزاجی؛ مزاج کے متعلق؛ خوئی ؛ خُلقی ۔ (۲) (موسیقی) جس کے مزاج کا رنگ جلد جلد بدلتا ہو؛ متلون (مزاج)؛ تنک مزاج ۔ (۳) لہری؛ موجی؛ وہمی؛ متلون؛ من موجی؛ ناپائیدار؛ تغیر پذیر ۔

Temperamentally : (adv.) متلون مزاجی کے طور پر؛ تنک مزاجی کے ساتھ۔

Temperance : (n) [AFr. 'temperaunce'.] (۱) اعتدال (خصوصاً کھانےپینے میں)؛ میانہ روی؛ ضبط نفس؛ ضبط (گفتگو، عمل وغیرہ میں) ۔ (۲) مزاج؛ حالت؛ طبیعت؛ افتاد ۔ (۳) پرہیز (منشیات سے)؛ (مے نوشی میں) اعتدال (یا اس سے کلی اجتناب) ؛ (بسیار خوری سے) پرہیز ۔ (٤) سنجیدگی؛ متانت؛ معقولیت؛ فرزانگی ۔

Temperance drink : (n) مشروب غیر الکحلی ۔

Temperance hotel /-inn : (n) وہ ہوٹل، سرائے یا مسافر خانہ جہاں منشیات کا استعمال ممنوع ہو؛ وہ طعام خانہ جس میں شراب نہ دی جاتی ہو ۔

Temperance movement/-society : (n) تحریک یا انجمن ترک مے نوشی؛ وہ انجمن جس کی تحریک شراب خوری کو ممنوع قرار دیتی ہو ۔

Temperate : (a) [L. 'temperatus'.] (۱) میانہ رو ؛ معتدل ؛ پرہیزگار؛ اعتدال پسند (خصوصاً کھانے پینے میں)؛ ضابطہ ۔ (۲) اعتدال پسندانہ ۔ (۳) معتدل (موسم کے لحاظ سے) ۔

North temperate zone : منطقہ معتدلہ شمالی ۔

Temperate zone : (n) منطقہ معتدلہ (جو منطقہ حارّہ و بار دہ کے درمیان ہو)۔

Temperately : (adv.) اعتدال سے؛ میانہ روی کے ساتھ۔

Temperateness : (n) (۱) اعتدل پسندی؛ اعتدال؛ معتدلیت ۔ (۲) (طب) پرہیز ۔

Temperature : (n) [L. temperatura'.] (۱) حرارت ؛ درجہ حرارت ( جو تپش پیما سے معلوم ہو ) ۔ (۲) (طب) حرارت (جسمانی) ؛ درجہ حرارت ۔ (۳) (طبیعیات) تپش؛ (عضویات) حرارت غریزی ؛ (طب) مزاج ۔

Absolute zero of temperature : صفر مطلق؛ حرارت کی پیمائش میں ایسا نقطہ جہاں وہ سالمات جن کی حرکت سےحرارت پیدا ہوتی ہے بالکل ساکن ہوں۔

High temperature : زیادہ تپش؛ گرمائی زیاد ۔

Low temperature : کم تپش؛ گرمائی کم ۔

Normal temperature : (سمعیات) طبعی تپش؛

حرارت طبعی؛ معتدل حرارت جو تندرست آدمی کے جسم میں ہوتی ہے ۔

To have a temperature : حرارت طبعی سے زیادہ حرارت ہونا ۔

Temperature anomaly : (n) (موسمیات) تپشی بے قاعدگی ۔

Temperature-bath : (n) (طب) گرمابہ ۔

Temperature-chart : (n) حرارت کا اتار چڑھاؤ معلوم کرنے کا کارڈ یا چارٹ؛ تپشی کارڈ یا چارٹ ۔

Temperature-coefficient : (n) (طبیعیات) قدرتپش؛ تپشی شرح ۔

Temperature-gradient : (n) (طبیعیات) تپش کی ڈھال ۔

Temperature-inversion : (n) (موسمیات) انقلاب تپش ۔

Temperature-scale : (n) (۱) تپشی اسکیل؛ درجۂ حرارت کا اسکیل ۔ (۲) حرارت پیمائی کا ایک طریقہ ۔

Temperature sensation : (n) حرارت کا احساس؛ سردی گرمی کا احساس ۔

Tempered : (a) (۱) معتدل؛ اعتدال پسند ۔ (۲) امتزاجی ۔ (۳) محدود ۔

Tempered scale : (n) (موسیقی) امتزاجی پیمانہ ۔

Temperer : (n) غصے میں آنے والا ۔

Tempering : (n) (فلزیات) آب دینا؛ تاؤ دینا ۔

Temperish : (a) کج خلقی؛ بہت جلد غصہ میں آنے والا ؛ تندمزاج؛ جھلا؛ چڑچڑا؛ زود رنج ۔

Tempersome : (a) (بول چال) تندخو؛ محول؛ بے پروا؛ کج خلق؛ بہت جلد غصہ میں آنے والا ۔

Tempersomeness : (n) تندخوئی ۔

Tempest : (n) [OFr. 'tempeste'.] (۱) طوفان (آندھی جس کے ساتھ اکثر بارش اور برف باری ہوتی ہے) ؛ برف و باران؛ باد و باران؛ تندباد؛ (بول چال) گرج دار طوفان ۔ (۲) (مجازاً) ہنگامہ؛ ہل چل؛ طوفان؛ تندی؛ جوش و خروش؛ ہیجان؛ فساد؛ بلوہ؛ شورش؛ پریشانی؛ اضطراب؛ گھبراہٹ؛ اُدھیڑبن ۔ (۳) (سیاسیات) ہنگامہ؛ شوروغل؛ غوغا؛ جھپٹ؛ حملہ؛ ہلاّ ۔ (٤) اجتماعِ شورش؛ فسادی بھیڑ ۔

Political tempest : سیاسی طوفان ۔

Tempest : (v) [OFr. 'tempester'.] طوفان مچانا؛ طوفان زدہ ہونا؛ طوفان سے متاثر ہونا؛ شورشرابا کے ساتھ تحریک کرنا؛ ہنگامہ برپا کرنا؛ طوفانی ہونا ۔ (۲) (مجازاً) ہیجان برپا کرنا؛ تہیج پیدا کرنا؛ شدت سے تکلیف دینا؛ تشدد کرنا؛ شدت سے زحمت دینا (شخص یا دماغ کو) ۔

Tempest-tossed/-tost : (a) طوفانی شدہ؛ متلاطم؛ منقلب ۔

Tempestive : (a) (قدیم) موسمی؛ وقت پر؛ وقتی ۔

Tempestively : (adv.) موسمی انداز سے ۔

Tempestous : (a) [L.'tempestuosus'.] (۱) طوفانی؛ طوفان خیز؛ (موسم) ۔ (۲) (سیاسیات) پُرآشوب؛ متلاطم؛ دربم بربم؛ مضطرب ۔ (۳) ہنگامہ خیز؛ پر آشوب (زمانہ) ۔ (٤) تند مزاج (شخص)؛ شدید؛ تند (جذبہ وغیرہ)؛ سخت برہم؛ تندخو؛ گرم مزاج؛ آشفتگی یا بے چینی (کی کیفیت) سرکش؛ شورش پسند؛ فتنہ پرداز؛ غصیلا؛ غصہ ور؛ مفسد ۔ (۵) پُرشور؛ پُرہنگامہ ۔

Tempestuously : (adv.) (۱) طوفان کی طرح ۔ (۲) تندی سے؛ بےچینی کے ساتھ ؛ آشفتگی سے ۔

Tempestuousness : (n) طوفان خیزی؛ ہنگامہ خیزی؛ تندی؛ آشفتگی ؛ بے چینی ۔

Templar : (n) [AFr. 'templer'.] (۱) زائر بیت المقدس ۔ (۲) ٹمپلر ؛ ان بانکوں کی جماعت کا کوئی شخص جو محاربات صلیبیہ کے زمانے میں مسلمانوں سے لڑنے اور مسیحی مقامات مقدسہ کی حفاظت کے لئے اپنی زندگی کو وقف کرتے تھے ۔ (۳) قانون کا طالب علم یا وکیل وغیرہ جو لندن کی مشہور عمارت ٹمپل میں رہتا ہو یا کام کرتا ہو ۔ (٤) Good templar کا مخفف ۔

Free, good templars : ترک مے نوشی کی خفیہ انجمن ۔

Templar : (a) [late L. 'templaris'.] معبدی؛ وابستہ معبد یا پرستش گاہ (یہودیوں کی) ۔

Templary : (n) [med. L. 'templarius'] ٹمپلر کی پوری جماعت؛ (تاریخ) ٹمپلر کی جماعت یا تنظیم کا طریقہ؛ فرامیسن کی انجمن ۔

Template : (n) Templet کا متبادل ۔

Temple : (n) [OE. 'templ'.] (۱) معبد؛ پرستش گاہ؛ مندر؛ ہیکل (خصوصاً قدیم مصر و یونان وغیرہ کی)؛ دیوی؛ شوالا ۔ (۲) یہود کے تین مشہور معابد واقع بیت المقدس میں سے کوئی معبد خصوصاً مسجد اقصیٰ ۔ (۳) کلیسا؛ دَیر (خصوصاً فرانس کے پروٹسٹنٹ فرقے کا) ۔ (٤) (مجازاً) خدا کا گھر؛ خانۂ خدا ۔ (٥) (خصوصاً) لندن کے Inns of court کے دو نام (Inner and Middle temple)؛ (دینیات) بت خانہ؛ بتکدہ؛ دیکھو Idol temple ۔

Fire temple : (دینیات) آتشکدہ ۔

Inner temple/Middle- : لندن کی چار قانونی انجمنوں میں سے دو انجمنیں جن کے سوا کسی اورادارے کو بیرسٹری کی سند دینے کا اختیار نہیں ہے ۔

Temple : (n) [L. 'Tempula'.] (تشریح) صُدغ؛ کنپٹی ۔

Temple : (n) [Fr.] کرگھے کی ایک کل جس سے کپڑا کھنچا رہتا ہے اور اس میں شکن نہیں پڑنے پاتی ہے؛ شکنجی؛ پارچہ کش؛ پنک (اکثر جمع میں) ۔

Temple : (v) (۱) معبد بنانا؛ مندر بنانا ۔ (۲) معبد کا احترام کرنا؛ عبادت کرنا ۔

Temple-bar : (n) ٹیمپل بار؛ لندن شہر کا مغربی دروازہ جو ۱۸۷۸ء تک اس بلدیہ کی مغربی حد سمجھا جاتا تھا اور وہ سنہ مذکور میں ہٹا دیا گیا ۔

Templet/Template : (n) [Origin obsc.] (۱) (تعمیرات) درسہ؛ شکلہ ؛ ( معماروں کا ) نمونے کا تختہ جس کو سامنے رکھ کر پتھر وغیرہ تراشتے ہیں ۔ (۲) (تعمیرات) سانچہ؛ قالب؛ سہارا؛ لکڑی یا پتھر کا ٹکڑا جو دیوار کا وزن تقسیم کرنے کی غرض سے شہتیر کے نیچے لگاتے ہیں ۔ (۳) (تعمیرات) نمونہ ۔ (٤) پچر جو جہاز کے پیندے اور اس کندے کے درمیان لگا دیتے ہیں جس پر رکھ کر جہاز بنایا جاتا ہے ۔ (٥) (بائیوکمسٹری) وہ سالمہ جو سالمۂ اکبر کے نظام کی ترتیب کرتا ہے ۔

Templet : (n) چھوٹا معبد؛ چھوٹا مندر ۔

Templet /-ette: (n) [origin uncertain.] نکاس کی سطح کے چار پہلوؤں میں سے ایک ۔

Tempo : (n) [L. 'tempus'.] (۱) (موسیقی) رفتار ؛ چال ؛ تال؛ ضربہ ۔ (۲) حرکت کا طرز؛ چال ۔ (۳) وقت ؛ زمان ؛ گام ۔

Tempo primo : (n) موسیقی کی ہدایت کا پہلا وقت ۔

Tempo rubato : (n) تیز یا کم وقت (موسیقی کی ہدایت کے لئے) ۔

Tempolabite : (a) (کیمیا) تبدیل پذیر؛ تخریب پذیر ۔

Temporal : (a) [L. 'temporalis'.] (۱) دنیوی (اخروی کے مقابلے میں) ؛ ارضی؛ دنیاوی ۔ (۲) زمانی؛ زمنی؛ زمانہ ظاہر کرنے والا یا اس سے متعلق؛ وقتی؛ (قواعد) زمانہ کو ظاہر کرنے والا؛ وقت کو بتانے والا ۔ (۳) (یونانی صرف و نحو) مد کا؛ اعراب زائد کا یا اس سے متعلق ۔ (٤) غیر مذہبی ؛ متشکک ؛ (قانون) دیوانی؛ عوامی؛ (دستور) حکومتی؛ عرفی؛ دولتی ۔

Lords temporal : دیکھو Lord (n)

Temporal : (n) (۱) وہ چیز جو وقتی یا زمانی ہو ؛ دنیاوی شے ۔ (۲) وقتی طاقت؛ قوت؛ وقتی دولت؛ وقتی ملکیت؛ دنیوی املاک؛ اوقاف (خصوصاً جمع میں) ۔ (۳) نیز لاطینی فورم Temporate : (رومن کیتھولک) اس کتاب کا حصہ جس میں ہر روز کی دعائیں لکھی ہوتی ہیں ۔

Temporal : (a) [L. 'temporalis'.] (تشریح) صُدغی؛ کنپٹی کا ۔

Temporal : (n) کنپٹی کی ہڈی؛ عظم صُدغی ۔

Temporal affairs : (n) امور دنیوی ۔

Temporal artery : (n) (حیوانیات، تشریح) شریان صُدغی؛ کنپٹی کی شہ رگ ۔

Temporal augment : (n) (یونانی قواعد) مد؛ اعراب زائد ۔

Temporal bone : (n) استخوانِ شقیقہ؛ کنپٹی کی ہڈی؛ عظم صُدغی ۔

Temporal conjunctions : (n) عطف زمانی ۔

Temporal crest : (n) (تشریح) فرازِ صُدغی؛ کنپٹی کا ابھار ۔

Temporal emotions : (n) (نفسیات) وقتی جذبات؛ زمانی جذبات۔

Temporal foscia : (n) (تشریح) ردائے صُدغی۔

Temporal fossa : (n) (حیوانیات) حُفرہ صُدغی۔

Temporal lobe : (n) (حیوانیات) فصِ صدغی (کنپٹی)؛ صدغی لختہ۔

Temporally lords: (n) (انگلستان میں)ملکی امراء (عمائد کلیسا کے مقابلے میں)۔

Temporal muscle : (n) (حیوانیات، تشریح) عضلہ صُدغی۔

Temporal nerve : (n) صدغی عصب؛ صدغی رگ؛ کنپٹی کی رگ۔

Temporal power : (n) (سیاسیات) دنیوی اقتدار۔

Temporal punishment : (n) دنیوی سزا؛ دنیوی عقوبت۔

Temporal region : (n) (حیوانیات، تشریح) صُدغی خطّہ۔

Temporal sign : (n) (نفسیات) زمانی علامت۔

Temporal superficial : (a) صُدغی سطحی۔

Temporalis : (n) (حیوانیات) صُدغیہ؛ عضلہ صُدغی۔

Temporalism : (n) (۱) دیکھو Secularism۔(۲) دنیا گرائی؛ مادی گرائی؛ مادیات پر توجہ۔

Temporality : (n) [late L. 'temporalitas'.] (۱) دنیوی املاک : خصوصاً کلیسا یا مذہبی اداروں کی املاک ؛ اوقاف ؛ معافیات ( عموماً جمع میں )۔ (۲) (قانون) عارضی ہونا؛ وقتیت؛ وقتی ہونا؛ فانی ہونا۔

Temporally : (adv.) دنیوی طور پر؛ دنیوی حیثیت سے۔

Temporalness : (n) دنیویت۔

Temporarily : (adv.) مقرر وقت میں؛ متعین اوقات کے درمیان؛ عارضی طور پر؛ وقتیہ؛ مختصر طور پر۔

Temporariness : (n) عارضیت؛ وقتیت؛ ہنگامی یا چندروزہ ہونا۔

Temporary : (a) [L. 'temporarius'.] عارضی؛ وقتی؛ ہنگامی؛ آنی؛ موقتی؛ زود گزر؛ لمحاتی؛ معین مدت تک کےلئے؛ ناپائدار۔

Temporary : (n) (۱) وہ شخص جو عارضی طور پر بحال کیا جائے۔(۲) دنیوی چیز؛ موقتی شے۔

Temporary chairman : (n) عارضی رئیس؛ رئیس موقت؛ عارضی صدر۔

Temporary commitment : (n) عارضی پابندی۔

Temporary debt : (n) (معاشیات) میعادی قرضہ۔

Temporary duty : (n) وقتی ملازمت؛ عارضی ڈیوٹی (فوج میں)۔

Temporary hardness : (n) (کیمیا) عارضی سنگینی۔

Temporary magnetism : (n) (مقناطیسیت) عارضی مقناطیسیت۔

Temporary stars : (n) (علم النجوم) ہنگامی ستارے؛ عارضی ستارے؛ وقتی ستارے۔

Temporary tooth : (n) دودھ کا دانت؛ ناپائدار دانت۔

Temporary works : (n) (تعمیرات) تعمیراتِ عارضی۔

Temporization : (a) (۱) (سماجیات) دفع الوقتی؛ ٹال مٹول؛ لیت ولعل؛ تعویق؛ تاخیر؛ درنگ۔(۲) ابن الوقتی؛ زمانہ سازی۔(۳) عارضی بندوبست؛ کام چلانا۔

Temporize : (v) [Fr. 'temporiser'.] (۱) ابن الوقت ہونا؛ جیسا موقع دیکھنا ویسا رنگ اختیار کرنا۔(۲) دفع الوقتی کرنا؛ ٹالنا (تاکہ آئندہ فرصت سے فیصلہ کیا جاسکے)۔(۳) (کسی نہ کسی طرح) کام نکالنا یا چلا لینا؛ عارضی طور پر کوئی بندوبست کر لینا؛ مقتضیات وقت کے مطابق عمل کرنا۔(٤) تسکین دینا؛ آرام کرنا۔ (٥) مذاکرہ کرنا؛ گفتگو کرنا؛ گفت وشنید کرنا؛ معاملہ کرنا۔(٦) دو طرفہ بازی کرنا۔ (٧) انتظام کرنا؛ عہد و پیمان کرنا (دو شخصوں کے درمیان)؛ صلح و آشتی کرنا (دو آدمیوں کے درمیان)۔

Temporizer : (n) (۱) ابن الوقت؛ وقت گزارنےوالا؛ مقتضیات وقت کے مطابق کام کرنے والا۔(۲) دفع الوقتی کرنے والا۔

Temporizingly : (adv.) (۱) ابن الوقت بن کر ۔(۲) دفع الوقتی کے طور پر ۔(۳) کام چلانے کے لئے؛ عارضی طور پر ۔

Temporo - : [L. 'tempora'.] سابقه بمعنی صُدغ؛ کنپٹی ۔

Temporo - auricular : (n) اُذنی کنپٹی؛ صُدغ اذنی ۔

Temporofacial : (n) (تشریح) صُدغی وجہی؛ چہرے اور کنپٹی کا ۔

Temporofacial : (n) صُدغ وجہی ۔

Temporomalar : (n) صُدغ رخسار؛ گال کی ہڈی ۔

Temporomastoid : (n) (تشریح) پستان نما صُدغ ۔

Temporomaxillary : (n) (حیوانیات، تشریح) صُدغ فکّی؛ جبڑے کی ہڈی۔

Tempt : (v) [L. 'temptare'.] (۱) (قدیم، تورانی) آزمانا؛ عزم؛ عقیدے کا امتحان کرنا؛ ابتلا میں ڈالنا؛ آزمائش کرنا ۔ (۲) تحریص یا ترغیب دینا؛ اکسانا؛ بھڑ کانا؛ اُبھارنا (کسی کام خصوصاً برائی پر)؛ آمادہ کرنا؛ راغب کرنا؛ برانگیختہ کرنا؛ متحرک کرنا ۔ (۳) لبھانا؛ رغبت دلانا؛ (قدیم تورانی) غصه دلانا؛ ٹوکنا؛ ملتفت ہونا؛ مائل ہونا؛ راغب ہونا؛ جھکانا؛ شوق دلانا(کسی چیز یا کسی کام کا)۔

I am tempted to question this : بے اختیار اعتراض کرنے کو جی چاہتا ہے ۔

To tempt God : خدا کے اختیارکو بے باکانه آزمانا ۔

To tempt providence/-fate/-fortune : جوکھم کا کام کرنا؛ خطرے کا کام کرنا ۔

To tempt(the storm, flood, sea etc.) : خطرے میں ڈالنا؛ جوکھم میں ڈالنا؛ (کسی بات کا) خطرہ برداشت کرنا (طوفان ، سیلاب ، سمندر وغیرہ کا)۔

Temptability : (n) تحریص پذیری؛ ترغیب پذیری۔

Temptable : (a) (۱) تحریص پذیر؛ ترغیب پذیر؛ فریفته شدنی؛ فریفتنی ۔ (۲) قابل آزمائش؛ امتحان کے لائق۔

Temptableness : (n) تحریص پذیری؛ترغیب پذیری؛ آزمائش؛ امتحان۔

Temptation : (n) [OFr. 'temptacion'.] (۱) ترغیب؛ گیرائی؛ کشش ؛ تحریص ؛ وسوسه٭ نفس ؛ لبھاؤ ؛ پھسلاہٹ؛ بہکاؤ؛ جھانسا ۔ (۲) (قانون) اغوا؛ ترغیب؛ (نفسیات) لالچ ؛ (دین) امتحان؛ آزمائش؛ ابتلا ۔ (۳) وہ شے جس سے ترغیب ہوتی ہو؛ وجه ترغیب؛ وجه رغبت؛ دلکش یا دل فریب چیز ۔ (٤) وہ چیز جو بُرے کام پر ابھارتی ہے؛ وجه تحرص؛ حرص کا پھندا ۔

Temptational : (a) ترغیب کا؛ تحریص کا یا اس سے متعلق؛ وسوسه انگیز؛ آزمائش کا یا اس سے متعلق ۔

Temptations : (a) پُرفریب؛ وسوسه٭ نفس سے بھرا ہوا؛ ترغیب انگیز؛ تحریص سے پر ۔

Tempter : (n) [late ME. 'temptour'.] فریب دینے والا؛ ترغیب یاتحریص دینے والا؛ لالچ دینے والا ۔

The tempter : (خصوصاً) شیطان؛ ابلیس ۔

Tempting : (a) (۱) وسوسه انگیز؛ تحریص دلانے والا؛ ترغیب دینے والا ۔ (۲) دلکش؛ موجب ترغیب؛ پھسلا لینے والا؛ جاذب؛ کشش رکھنے والا؛ دعوت دینے والا؛ راغب کرنے والا؛ لبھانے والا ۔

Temptingly : (adv.) لبھاتے ہوئے؛ رغبت دلاتے ہوئے ۔

Temptingness : (n) رغبت؛ دلکشی؛ ترغیب؛ تحریص ۔

Temptress : (n) پُرفن اور مکّار عورت؛ وسوسه ڈالنے والی عورت؛ وہ عورت جو لوگوں کو بُرے کام پر اُکساتی ہو یا لگاوٹ کی باتوں سے اپنے دام محبت میں گرفتار کرتی ہو؛ بہکانے والی یا لگاوٹ باز عورت ۔

Tempura : (n) [Jap.] ایک قسم کا جاپانی کھانا (جس میں مچھلیاں اور سبزیاں مکھن میں تلی ہوتی ہیں)۔

Tempus : (n) [L.] (۱) (تشریح، حیوانیات) صُدغ؛ کنپٹی ۔ (۲) (موسیقی) تال؛ سم؛ ضربه؛ گام ۔

Temsem : (n) [OE.] (اب بول چال) چھلنی؛ غربال؛ (تعمیرات) جھنجھری۔

Temse : (v) چھلنی سے چھاننا (آٹا وغیرہ)۔

**Temse-bread : (n)** نان دوالکہ؛ وہ روٹی جو آٹا چھان کر بنائی گئی ہو۔

**Temse-loaf : (n)** ڈبل روٹی جو چھانے ہوئے آٹے یعنی میدے سے بنی ہو ؛ نان دوالکہ۔

**Temsed : (a)** چھانی ہوئی؛ دوالکہ۔

**Temulence : (n) [L. 'temulentia'.]** (شاذ) مستی؛ بیخودی۔

**Temulency : (n)** (شاذ) مستی؛ مدھوشی؛ شراب خواری؛ میخواری؛ مخمور رہنے کی عادت۔

**Temulent : (a) [L. 'temulentus'.]** (شاذ) میخوار؛ مست؛ ازخود بےخبر ؛ مدھوش۔

**Ten : (n) [OE. 'tien'.]** (۱) دہ : دس ؛ پانچ کا دوگنا؛ دس کی گنتی؛ شمارہ٭ دہ ۔(۲) دس چیزوں یا اشخاص کا سیٹ (Set) ۔(۳) (غیر معین عدد کے طور پر کثرت کے معنی میں) متعدد؛ کئی (کئی درجے آسان (Ten times as lazy) ۔

**Hart of ten :** وہ ہرن جس کےہر سینگ میں دس دس شاخیں ہوں۔

**Upper ten/Upper ten thousand :** طبقہ٭ اُمراء۔

**Ten commandments : (n)** اوامر عشرہ؛ حضرت موسیٰ کے دس فرمان۔

**Ten-foot : (a)** دس فیٹ کا۔

**Ten-foot coal : (n)** (یارک شائر میں) موٹی تہ؛ موٹا پرت ۔

**Ten-footer : (n)** دس فٹ مربّع میں بنی ایک چھوٹی عمارت، جو نیوانگلینڈ میں جوتے کے کارخانے کے طور پر استعمال ہوتی تھی۔

**Ten-hours act : (n)** ایک قانون جس کی رو سے فیکٹریوں میں اوقات کار متعین کئے گئے ہیں؛ خصوصاً وکٹوریہ کے عہد کا قانون؛ دس گھنٹوں کا ایکٹ۔

**Ten-hour law : (n)** (امریکا) دس گھنٹے کا قانون (فیکٹریوں میں کام کرنے کے اوقات)۔

**Ten O'clock : (n)** ایک قسم کا امریکی پھول۔

**Ten pence : (n)** دس پینس کا سکّہ۔

**Ten penny : (a)** دس پینس کے برابر؛ دس پینس کا ۔

**Ten penny : (n)** دس پینس۔

**Ten-penny nail : (n)** دیکھو Penny

**Ten penny-worth : (a)** دس پینس کی قیمت کا۔

**Ten pins : (n)** (خصوصاً امریکا) ایک قسم کا کھیل جس میں دس پن استعمال کئے جاتے ہیں۔

**Ten pointer : (n)** سینگوں میں کئی شاخوں والا بارہ سنگا ۔

**Ten-pound : (a)** دس پونڈ قیمت کا نیز دس پونڈ وزن کا؛ خصوصاً Ten pound house holder ۔

**Ten-pound house holder :** دیکھو Ten pound

**Tea-pounder : (n)** (۱) (تاریخ انگلستان) وہ ما لگذار جو دس اشرفی یا زیادہ لگان دینے کی وجہ سے پارلیمنٹ کے انتخابات میں رائے دینے کا مجاز رکھتا تھا ۔(۲) دس پونڈ کی چیز (بال، مچھلی وغیرہ) ۔(۳) ایک توپ جو دس پونڈ وزن کا گولہ پھینکتی ہو ۔(٤) دس پونڈ رقم کی کوئی چیز ۔(٥) دس پونڈ کا نوٹ ۔

**Ten-spot : (n)** (امریکا) دس ڈالر کا بل۔

**Ten words : (n)** دیکھو Ten Commandents

**Tenability : (n)** (۱) قابل مدافعت ہونا؛ استحکام ۔ (۲) معقولیت بہ قرین عقلی۔

**Tenable : (a)** (۱) جسے حملے سےبچایا جاسکے؛ قابل مدافعت؛ نگاہ داشتنی؛ قابل تصرف؛ مستحکم (قلعہ، مورچہ وغیرہ) جس کی مدافعت کی جائے ۔ (۲) بہ ظاہر معقول، قرین عقل (نظریہ، دلیل وغیرہ) ۔ (۳) (سیاسیات) مُوقت؛ ایک خاص میعاد تک رہنے والا یا ملنے والا (عہدہ، وظیفہ وغیرہ) جو ایک شخص کے پاس ایک خاص میعاد تک رہ سکے ۔

**Tenableness : (n)** دیکھو Tenability

**Tenably : (adv.)** معقولیت کے ساتھ۔

**Tenace : (n) [Sp.'tenazalit'.]** (۱) تاش کے کھیل (Whist) میں کسی رنگ کے دو پتے جن میں سے ایک حریف کے اس رنگ کے سب سے بڑے پتے سے اگلا اور دوسرا اس سے پچھلا ہو؛ اگلے، پچھلے پتوں کا جوڑا ۔(۲) کسی کھلاڑی کے پاس یہ جوڑا ہونا ۔

Major tenace/Minor- : ان جوڑوں کی مختلف قسمیں جن کی نوعیت غیرمعین ہے ۔

Tenacious : (a) [f.L.'tenax'.] (۱) مضبوطی سے پکڑ رکھنے والا ؛ محکم ؛ سخت ( گرفت وغیرہ ) ۔ (۲) مضبوطی سے قائم؛ جما ہوا (املاک، حقوق یا اصول پر)؛ کٹر؛ پختہ (عقائد وغیرہ میں) ۔ (۳) (حافظے کے لئے) قوی؛ گیرا؛ ماسک؛ قوی حافظے کا (شخص) ۔ (٤) چپکنا؛ چپکنے والا؛ چسپندہ ؛ لاصق؛ لصیق؛ اتصال پذیر؛ مائل؛ متصل؛ چپچپا؛ لسدار ۔ (٥) جس کے مختلف اجزا باہم پیوست ہوں ؛ پیوست ؛ ملتصق ۔ (٦) (طبیعیات) لوچدار؛ (نفسیات) قوی (حافظہ) ۔ (۷) مستقیم؛ استوار؛ ثابت قدم؛ دلیر؛ جیوٹ؛ باہمت؛ مستقل مزاج؛ ثابت قدم ۔ (۸) ضدی؛ ہٹیلا؛ خودرائے؛ متمرد؛ خودسر؛ سرکش۔

Tenacious memory : (n) (نفسیات) قوی حافظہ ۔

Tenaciously : (adv.) سختی سے؛ مضبوطی سے؛ محکم طور پر۔

Tenaciousness : (n) محکم گیری؛ مضبوطی؛ کٹرپن؛ گیرائی؛ سختی؛ سقتی؛ اصرار؛ ماسکیت؛ چسپیدگی؛ پیوستگی؛ (طبیعیات) لوچ؛ لصیق۔

Tenacity : (n) [Late L. 'tenacitas'.] (۱) چسپیدگی؛ لصق؛ بجلی پن؛ پیوستگی؛ ماسکیت ۔ (۲) محکم گیری؛ مضبوطی؛ سختی؛ سقتی؛ کٹرپن؛ گیرائی؛ ضریب استحکام ۔ (۳) (طبیعیات)لوچ ۔

Tenaculum : (n) [mod. uses of L. 'tenaculum'. f. 'tenere'.] (۱) (جراحی) شص؛ رگ گیر؛ شریان گیر؛ قلاب جراحی؛ سرجنوں کا باریک دھار کا آنکڑا جس سے رگیں وغیرہ پکڑ کر اٹھاتے ہیں ۔ (۲) (حیوانیات) وَترِ چشم ۔

Tenaille : (n) [L.'tenacula'.] (قلعہ بندی) دمدمہ؛ مورچہ جو دو برجوں کے درمیان بڑی خندق کے کنارے بنا دیتے ہیں؛ پیش مورچہ ۔

Tenaillon : (n) [Fr.] (قلعہ بندی) بیرونی دمدمہ ؛ مورچہ (خندق قلعہ کے باہر جسے زاویہ نما اور دو رُخ رکھ کر بناتے ہیں)۔

Tenancy : (n) (۱) (قانون) اجارہ داری؛ مدت اجارہ؛ مالکیت موقت؛ کرایہ داری؛ لگان داری ۔ (۲) (زراعت) مزارعت؛ دخیل کاری ۔ (۳) کرایہ داری وغیرہ کی میعاد ۔ (٤) مکان، جانداد وغیرہ جو کرائے پر ہو۔

Tenancy act : (n) (قانون) قانون دخیل کاری؛ قانون لگان داری۔

Tenant : (n) [L.'tenere'.] (۱) کرایہ دار ؛ لگان دار ؛ اسامی جو کرائے سے دوسرے کے مکان یا زمین سے کام لیتا ہے؛ اسامی؛ کاشت کار ۔ (۲) (قانون) قابض؛ متصرف (غیر منقولہ جانداد پر خواہ ملکیت سے یا کرائے سے عارضی یا دائمی طور پر) ۔ (۳) (غیر منقولہ جانداد کے مقدمے میں) اصلی مدعا علیہ ۔

Tenant : (v) (۱) متصرف ہونا ۔ (۲) لگان دار یا کرایہ دار یا اسامی کی حیثیت سے رہنا ( مکان میں ) ۔ (۳) جوتنا (زمین) ؛ قابض ہونا (جانداد پر) ۔

Tenant at will : (n) (قانون) غیر دخیل کار؛ وہ کرایہ دار جو موجر (ٹھیکہ دینے والا) کی خواہش یا خوشی پر اجارہ لیتا ہے ۔

Tenant by copy of court roll/-the verge : (n) دیکھو Copy holder

Tenant farmer : (n) (زراعت) مزارع؛ کاشت کار ۔

Tenant - right : (n) کرایہ دار یا لگان دار کا دوامی حق (کہ جب تک لگان ادا کرتا رہے بے دخل نہیں کیا جائے گا اور اگر کیا جائے تو اسے ہرجانہ ملے گا)؛ حق مستاجر۔

Tenant welfare : (n) (سماجیات) بہبودیٔ مزارعین ۔

Tenantable : (a) قابل کرایہ : (لگان یا کرایہ پر) اُٹھانے کے لائق ؛ قبضہ کے لئے درست ۔

Tenantableness : (n) قابل کرایہ ہونا ۔

Tenantless : (a) جس میں کوئی کرایہ دار یا پٹہ دار نہ ہو ؛ خالی۔

Tenantry : (n) (۱) پٹّہ؛ لگان داری ؛ پٹّہ داری؛ کی شرط ۔ (۲) لگان داران؛ کرایہ داران؛ اسامی (صیغہ جمع میں) ؛ رعایا ۔ (۳) زمین جو پٹّے پر لگادی گئی ہو ؛ نیز اسی زمین کا نفع ۔ (٤) کسی ملکیت یا علاقہ کے کرایہ داروں کی جماعت۔

**Tenantship : (n)** پٹہ؛ تصرف؛ پٹہ داری؛ دخل؛ کرایہ داری؛ کرایہ داری کی شرط ۔

**Tench : (n) [OFr.'tenche'.]** کارپ کی قسم کی چھوٹی مچھلی جو ممالک یورپ کی ندی نالوں میں ہوتی ہے؛ ولایتی سنگھاڑا مچھلی ۔

**Tend : (v) [Fr. 'attendre, 'entendre'.]** (۱) صلاحیت ہونا؛ مادہ ہونا ۔ (۲) وسائل فراہم کرنا؛ نگہبانی کرنا اور خدمت میں حاضر رہنا (بیمار یا بےیارو مددگار کی) ؛ خیال کرنا؛ تیمارداری کرنا (بیمار کی) ؛ توجہ کرنا؛ مخاطب ہونا؛ نگہبانی کرنا ۔ (۳) خدمت کے لئے کھڑا ہونا (With, on or upon)؛ نوکر ہونا؛ خبر گیری کرنا؛ نگہبانی کرنا ؛ رکھوالی کرنا ( گلے کی ) ۔ (٤) حاضر ہونا (جلسہ یا تقریب میں) (امریکا بول چال) ۔ (٥) دیکھ بھال کرنا (کل، مشین وغیرہ کی) ۔ (٦) خدمت کرنا؛ کام کاج کرنا ۔

**Tend : (v) [Fr. 'tendre'.]** (۱) آگے بڑھنے، حرکت کرنے کی صلاحیت رکھنا؛ آگے بڑھنے کا رجحان رکھنا ۔ (۲) (کسی سمت) بڑھنے کا فطری رجحان رکھنا ۔ (۳) (مجازاً) آگے بڑھنے کی صلاحیت رکھنا؛ محبت میں آگے بڑھنا؛ (کسی نقطہ، حالت، صفت، وقت تک) پہنچنے کی صلاحیت رکھنا : تکمیل تک پہنچنا ۔ (٤) باعث ہونا : (کسی طرف کو) مائل ہونا : جھکنا : ڈھلنا؛ جھکاؤ ہونا : میلان ہونا : رخ ہونا : متوجہ ہونا ۔ (٥) کسی عمل کی طرف مائل ہونا؛ رہنمائی کرنا ( کسی عمل کی طرف ) ۔ (٦) (جہازرانی) لنگر کے رسّے کی دیکھ بھال کرنا تاکہ اس میں بل نہ پڑ جائے ۔ (۷) (To کے ساتھ) حوالہ کرنا؛ سروکار رکھنا؛ لگاؤ رکھنا؛ مؤثر ہونا ۔

**Tendance : (n) [Aphetic f. Attendance]** (۱) توجہ؛ نگہداری؛ مواظبت : پرستار ی : دیکھ بھال؛ ملازمت ۔ (۲) احتیاط : تیمارداری : خبرگیری ۔ (۳) اجتماعی طور پر نگہداشت؛ ملتزمین؛ خدم و حشم؛ نوکر چاکر ۔

**Tendency : (n) [med. L. 'tendentia'.]** (۱) (نفسیات) میلان : رجحان : تمایل : میل : توجہ : بہاؤ : رو ۔ (۲) استعداد؛ زمینہ؛ علاقہ؛ مختصر ۔ (۳) کسی طرف، سمت بڑھنے کا رجحان؛ میلان (کسی شے یا کام کرنے کی طرف) ۔ (٤) مقصد؛ منشاء؛ مفہوم؛ مطلب ۔

**Adversive tendency :** (نفسیات) نا موافق رجحان ۔

**Collecting tendency :** (حیوانیات) ذخیرہ اندوزی رجحان ۔

**Tendential : (a)** متمایل؛ متوجہ؛ تمایلی؛ رجحان رکھنے والا ۔

**Tendentious : (a) [med. L. 'tendentia'.]** (۱) متمایل؛ متوجہ؛ رجحان رکھنے والا ۔ (۲) (تحریر وغیرہ کے متعلق) جو خاص مقصد، خیال یا تحریک کی تائید یا تردید میں ہو؛ تابع مقصد؛ مقصد پر مبنی ۔

**Tendentiously : (adv.)** توجہ کے طور پر؛ میلان کے ساتھ؛ رجحان کے طور پر ۔

**Tendentiousness : (n)** توجہ؛ میلان؛ رجحان ۔

**Tender : (n) [Fr. 'attendre'.]** (۱) دیکھ بھال کرنے والا؛ نگہبانی کرنے والا (مشین، تجارت وغیرہ) ۔ (۲) چھوٹی کشتی جو جہاز کے ساتھ خوراک لانے یا پیام لےجانے کےلئے ہوتی ہے؛ چھوٹی کشتی جو کسی جہاز کےماتحت ہو؛ بڑی کشتی کے ساتھ رہنے والی چھوٹی کشتی ۔ (۳) چھوٹا جہاز جو بڑے جہاز پر مسافر، سامان، ڈاک وغیرہ لانے اور لے جانے کےلئے ہو ۔ (٤) انجن کے ساتھ کی گاڑی یا خانہ جس میں اس کا ایندھن اور پانی وغیرہ بھرا ہوتا ہے؛ انجن کوٹھی؛ ایندھن گاڑی ۔ (٥) کونچی میں چھوٹا سا خانہ جس میں پانی بھرا ہوتا ہے ۔

**Tender : (n) [L.'tendere'.]** (۱) پیش کرنے کا عمل؛ کوئی چیز جو پیش کی جائے؛ ٹھیکے کا تخمینہ ۔ (۲) رقم جو قرض کی ادائیگی کے لئے دی جائے؛ چکوتی کی رقم ۔ (۳) (معاشیات) نرخ طلبی؛ (رقم وغیرہ میں) پیشداد ٹینڈر ۔ (٤) (قانون) پیشداد پیشکش (ایک پارٹی کی طرف سے دوسری کو)؛ خصوصاً رقم کی پیشکش یا اس طرح کی چیز ( قرض کی ادائیگی میں ) ۔ (٥) قبول کرنے کے لئے کسی چیز کی پیشکش ۔ (٦) پیش نہاد مناقصہ یا مزایدہ ۔

**Common tender /Legal-/ Lawful - :** زر قانونی جسے قانون زر رائج الوقت تسلیم کرتا ہے اور جس سے قرض ادا کیا جائے تو قرض خواہ اس کے لینے سے انکار نہیں کرسکتا؛ رقم رائج قانونی ۔

**Plea of tender :** (قانون)اقرار ادائیگی کی درخواست؛ مدعاعلیہ کی طرف سے جواب دعویٰ میں کہ وہ مطالبہ ادا کرنے پر آمادہ تھا اور اب عدالت میں رقم پیش کرتا ہے ۔

**Tender : (a) [L. 'tenerum'.]** (۱) نازک؛ حساس؛ لطیف؛ نرم ؛ ملائم؛ جس میں سختی نہ ہو؛ آسانی سے ٹوٹ جانے والا ۔ (۲) دلسوز؛ نازک؛ جسے جلد صدمہ یا آنچ پہنچ جائے؛ دکھتا ہوا (جسم کا حصہ) ۔ (۳) کمزور؛ نا استوار؛ کاجو بھوجو؛ نازک (لغوی اور مجازی دونوں معنوں میں)؛ زن نما؛ زنخا ۔ (٤) شفیق؛ محبت آمیز؛ چاہنے والا؛ محبت بھرا؛ مہربان؛ شریف ۔ (٥) ہر وقت خیال رکھنے والا (عزت، نیک نامی وغیرہ کا) ۔ (٦) بہت محتاط؛ پھونک پھونک کر قدم رکھنے والا (کہ کہیں لغزش نہ ہو جائے)؛ نازک مزاج؛ متدین؛ احتیاط پسند؛ شکی؛ وہمی ۔ (۷) جس میں بہت احتیاط کی ضرورت ہو؛ نازک (معاملہ وغیرہ)؛ بہت احتیاط سے کرنے کا (کام) ۔ (۸) (پودے یا جانور وغیرہ) چھریرا؛ دبلا پتلا؛ ہلکا؛ سبک؛ نازک ؛ (۹) ناقص؛ ناتمام؛ ادھورا؛ ناپختہ؛ غیرمکمل؛ نوجوان؛ نوخیز؛ کم عمر ۔ (۱۰) بیدار؛ ہوشیار؛ چوکنا؛ محتاط؛ چوکس؛ متامل؛ ٹھس ۔ (۱۱) (جہاز) ڈگمگاتا ہوا (جہاز یا کشتی جس کے الٹ جانے کا اندیشہ ہو) ۔ (۱۲) جلد متاثر ہونے والا؛ زود اثر پذیر؛ ہمدرد ؛ دردمند؛ تاثر پذیر ۔

**A tender heart :** نازک دل؛ کمزور ۔

**Of tender age :** کمسن؛ کم عمر؛ خُرد سال ۔

**The tender passion /- sentiment :** جنسی محبت ۔

**Tender : (v) [L. 'tendere'.]** (۱) (قانون) پیش کرنا(عذر ، دلیل، معاملہ، دعویٰ، حتمی بیان، گواہی وغیرہ)؛ دائر کرنا؛ آگے بڑھانا ۔ (۲) (خصوصاً) اداکرنا (رقم) (قرض کی ادائیگی میں) ۔ (۳) (کوئی چیز) منظوری یا قبولیت کے لئے پیش کرنا؛ پیشکش کرنا؛ نذر کرنا ۔ (٤) ٹینڈر دینا؛ ٹھیکے دار کا تخمینہ دینا؛ پیش کرنا (کسی کام کے مصارف یا مال کی قیمت کا) ۔

**To tender an oath :** عہد لینا؛ قسم کھانا؛ حلف وفاداری اٹھانا ۔

**Tender : (v)** چھوٹی کشتی پر (سامان، ڈاک وغیرہ) لادنا یا لے جانا ۔

**Tender-dying : (a)** جواں مرگ ۔

**Tender emotion : (n)** (نفسیات) نازک جذبہ ۔

**Tender-eyed : (n)** (۱) محبت بھری آنکھ والا ۔ (۲) ضعیف العمر ۔

**Tender-foreheaded : (a)** منکسر؛ شرمیلا؛ باحیا؛ سیدھا سادا ۔

**Tender-hearted : (a)** (۱) نازک دل ؛ رقیق القلب؛ کمزور دل والا ؛ نرم دل ۔ (۲) محبت کرنے والا؛ محبت آمیز؛ شفیق؛ دردمند؛ رحیم ۔

**Tender-heartedly : (adv.)** نرم دلی کے ساتھ ؛ رقیق القلبی سے؛ دردمندی کے طور پر ۔

**Tender-heartedness : (n)** نرم دلی؛ مہربانی؛ رقیق القلبی؛ دردمندی ۔

**Tender-mouthed : (a)** (۱) (گھوڑا) لگام کا فوراً اثر قبول کرنے والا؛ چھوٹےمنہ والا ۔ (۲) بول چال میں شریف ۔

**Tender-nosed : (n)** تیز بو والا ؛ تیز مہک والا ؛ تیز خوشبو ۔

**Tender of issue : (n)** ایسا عذر جس کا مخالف بھی ساتھ دیتا ہے ۔

**Tender reputation : (n)** نا اُستوار شہرت ۔

**Tender years : (n)** جوانی؛ ایام جوانی ۔

**Tenderer : (n)** پیش دادی؛ ٹینڈر دینے والا ۔

**Tenderfoot : (n)** (امریکا اور نوآبادیو ں کی اصطلاح میں) نو وارد؛ نیا آدمی؛ ناتجربہ کار آدمی ۔

**Tenderfooted : (a)** (۱) ڈرپوک ؛ بودا ۔ (۲) جھینپنے والا؛ شرماؤ ؛ حد سے زیادہ شرمیلا ۔

**Tenderling : (n)** (۱) بچہ؛ کودک ؛ چھوٹا بچہ؛ کم عمر آدمی ۔ (۲) کمزور آدمی؛ نازک شخص ۔

**Tenderloin : (n)** (۱) نیم ران؛ ران کا نچلا حصہ؛ گائے کے پٹھے کا گوشت جو ہڈی کے نیچے ہو؛ گوشت پشت مازو؛ گوشت مازہ ۔ (۲) (امریکا) نیویارک یا دوسرے شہروں کی عیش گاہیں ؛ وہ محلے یا مقامات جہاں عیش و تفنن کے سامان ہوں ۔

**Tenderly : (adv.)** مشفقانہ؛ ازروئے شفقت؛ دل سوزی کے ساتھ ؛ نرمی سے؛ نازک طور پر؛ ملائمت کے ساتھ ؛ محبت کے ساتھ ؛ نہایت احتیاط سے ۔

**Tenderness : (n)** (۱) (نفسیات) نزاکت جذبی ۔ (۲) ملائمت؛ نرمی ؛ نزاکت ۔ (۳) دکھتا ہونا ؛ دکھن ۔

(٤) رحم دلی ؛ رقیق القلبی ۔ (٥) شفقت ؛ محبت ۔ (٦) محتاط ھونا (اخلاقی معاملات میں)۔

Tending : (n) (طب) نگہداشت ۔

Tendinous : (a) [Gr. 'tendineux'.] وتری؛ نسیلا؛ وتر کا؛ وتر نما ۔

Tendo : (n) [med. L.] وتر ۔

Tendo Achillis : (n) (تشریح) وَترِ اَخیلی ؛ وَتر عرقوب ۔

Tendo Calcaneus : (n) (تشریح، حیوانیات) ایڑی کی نس ۔

Tendo-synovitis : (n) وتری ورم جس سے لعاب جیسی رطوبت نکلتی ھو ۔

Tendon : (n) [med. L. 'tendo, 'tendonem'.] (تشریح،حیوانیات) وَتر؛ نس؛ وَتر العضلہ؛ وہ نس جو پٹھوں کے سرے پر ھوتی ھے یا ایک کو دوسرے سے جوڑتی ھے۔

Tendon cells : (n) (تشریح) وتری خلیات ۔

Tendon of Achilles : (n) (تشریح) ایڑی کی نس (یونانی سورما (Achilles) کی طرف منسوب ھے، اس لئے کہ اس کے جسم میں اس نس کے سوا کسی دوسری جگہ ہتھیار کارگر نہیں ھوتا تھا)۔

Tendonous : (a) (تشریح) وتری؛ وتری مانند؛ نسیلا ۔

Tendon reflex : (n) (حیوانیات) وتر عکس؛ وتری انعکاس ۔

Tendril : (n) [Origin obsc.] (نباتیات) جفتہ؛ بیل ڈورا؛ بیل سوت؛ درخت کا سوت یا داڑھی جس کے سہارے سے وہ دوسرے درخت سے مل جائے ۔

Tendrilled/-iled : (a) بیل سوت والا؛ ذوجفتہ؛ سوت دار۔

Tendriliferous : (a) سوت دار؛ بیل ڈورا والا ۔

Tendrillar : (a) (١) بیل ڈورا مانند؛ بیل ڈورا جیسا ۔ (٢) سوت دار ۔

Tendrilly : (a) دیکھو Tendrilar

Tendrilous : (a) دیکھو Tendrillar

Tendron : (n) [Fr. f. 'tendre'.] (١) (نباتیات) نبتہ؛ کونپل ؛ کلی ؛ غنچہ ۔ (٢) ( نباتیات ) بیل سوت ۔ (٣) (جمع میں) گائے، ہرن کی غضروف سینہ؛ غضاریف ضلع؛ پسلی کی کُریاں ۔

Tenebrae : (n) [L.] مسیحی ہفتہء مقدس کے آخری تین روز کی صبح تڑکے اور آدھی رات کی مناجاتیں، جن میں شمعیں گل کرنے کی رسم ادا ھوتی ھے؛ اندھیرے کی مناجاتیں ۔

Tenerbrific : (a) [f. L. 'tenebrac'.] تاریک آور؛ تاریکی آور؛ مظلم؛ ظلمت گر ۔

Tenebrific stars : (n) (علم النجوم) شب آور ستارے؛ وہ ستارے جن کی نسبت خیال ھے کہ ان کے نکلنے سے رات ھوتی ھے ۔

Tenebrio : (n) (حیوانیات) جنسِ طعمی بھونرا؛ ظلمت بھونرا۔

Tenebrionidae : (n) (حیوانیات) ظلمت بھونرے ۔

Tenebrious : (a) [altered f.'Tenebrous'.] (١) اندھیرے سے بھرا ھوا ؛ تیرہ ؛ تاریک ؛ اندھیرا ۔ (٢) (مجازاً) بے نور کا؛ بے رونق ۔

Tenebrity (n) تیرگی؛ ظلمت ۔

Tenebrose : (a) [L.'tenebrosus'.] تاریک؛ تیرہ؛ (نیز مجازاً ) دماغی اور اخلاقی طور پر تیرہ وتاریک ؛ بےنور کا؛ بے رونق ۔

Tenebrosity : (n) ظلمت؛ تاریکی ۔

Tenebrous : (a) [L. 'tenebrosus'.] دیکھو Tenebrious (a)

Tenebrousness : (n) تاریکی؛ تیرگی؛ ظلمت ۔

Tenement : (n) [med. L. 'tenementum'.] (١) اراضی (جو مالک کے پاس ھو) ؛ ملک؛ زمین ۔ (٢) (قانون) لگان یا کرائے کی جانداد غیر منقولہ (مثلاً مکان، اراضی وغیرہ) ؛ جاگیر؛ امراء کا منصب یا خطاب؛ جانداد مقبوضہ ۔ (٣) مکان مسکونہ؛ گھر؛ حصہء مکان؛ رہنے کی جگہ؛ قیام کرنے کی جگہ ۔ (٤) (انگلینڈ میں) مکان کا ایک حصہ جس میں ایک کنبہ رہ سکے؛ فلیٹ؛ درجہ؛ چال؛ نیز جانوروں کے رہنے کی جگہ ۔

Free tenement : دیکھو Freehold

Tenement house : (n) (امریکا) کرایہ دار کےلئے علاحدہ مکان؛ کرایہ کی حویلی۔

Tenement householder : (n) علاحدہ مکان میں رہنے والا کرایہ دار۔

Tenemental : (a) (۱) لگان یا کرائے کی جائداد کے متعلق؛ جاگیری۔ (۲) سکونتی؛ مکان مسکونہ کے متعلق۔ (۳) لگان یا کرائے کا۔

Tenementary : (a) (۱) لگان یا کرائے کی جائداد کے متعلق؛ جاگیری۔ (۲) جو لگان یا کرایہ پر دیا جائے؛ لگان یا کرائے کا۔ (۳) لگان داری یا کرایہ داری کا (حق وغیرہ)۔

Tenendas : (n) [L.] (انگریزی قانون) دستاویز کا وہ حصہ جو ملکیت یا لگان داری کے اصول کو واضح کرتاھے۔

Tenendum : (n) [L.] (اسکاتستانی قانون) Tenendas دیکھو

Teneral : (a) [f. L. tener +- AL.] (تشریح) طفلی؛ مرحلہ٭ نرم بندی۔

Tenesmic : (a) (۱) زُحار کی صفت کا۔ (۲) سلسل البول کی صفت کا۔

Tenesmus : (n) [L. 'tenesmos'.] (۱) (مرضیات) زُحارت؛ زُحار؛ شدید پیچش؛ مروڑ؛ آنتوں کی کمزوری جس کی وجہ سے بار بار پاخانے کی حاجت سوزش کے ساتھ ہوتی ھے۔ (۲) (طب) سلسل البول؛ مثانے کی خرابی جس کی وجہ سے بار بار پیشاب کی حاجت سوزش کے ساتھ ہوتی ھے۔

Tenet : (n) [L. 'tenet'.] (۱) عقیدہ؛ اصول؛ مرام (کسی مذہب کا یا کسی شخص کا)۔ (۲) کوئی نظریہ؛ کوئی خیال۔

Religious tenets : عقائد مذہبی؛ اصولِ مذہبی۔

Tenfold : (a) دہ برابر؛ دہ چنداں؛ دہ گانہ؛ دس گنا۔

Tenfold : (adv.) (رقم یا ڈگری میں) دس گنا؛ دہ چند؛ دس گُنے کے ذریعے۔

Tenia : (n) (حیوانیات) جنس کدودانہ؛ حیات؛ جنس فیتہ۔

Teniacide : (n) (طب) کدودانہ کُش؛ فیتہ کُش۔

Teniafuge : (n) (طب) دافع کدودانہ؛ دافع فیتہ۔

Teniasis : (n) (طب) مرض کدودانی؛ مرض فیتوی۔

Tennantite : (n) [Named after 'Smithson'.] (کان کنی) تانبے اور لوھے کا گندھکی آرسیناٹد۔

Tenne/Tenny : (n) [Fr. 'tenne'.] قہوہ مانند نارنجی رنگ۔

Tenne/Tenny : (a) (بعض مصنف کے مطابق) عمودی؛ (بعض کے مطابق) اُفقی۔

Tenner : (n) (بول چال) دس کا عدد؛ دس کی رقم؛ خصوصاً دس پونڈ کا نوٹ؛ (امریکا) دس ڈالر کا بل۔

Tennis : (n) [late ME. 'tenetz'.] ٹینس؛ ایک کھیل کا نام۔

Lawn Tennis: لان ٹینس۔

Table Tennis : ٹیبل ٹینس۔

Tennis-arm/-elbow : (n) (طب) ٹینس کہنی؛ ورم مرفق؛ ہاتھ کا جھٹکا یا موچ جو ٹینس کھیلنے میں آجائے؛ ٹینس موچ۔

Tennis-ball : (n) ٹینس بال؛ ٹینس کھیلنے کی گیند۔

Tennis-court : (n) ٹینس کورٹ۔

Tennis-knee : (n) گھٹنے کا جھٹکا جو ٹینس کھیلنے میں ہو جائے۔

Tennis-play : (n) ٹینس کا کھیل۔

Tennis-player : (n) ٹینس کا کھلاڑی۔

Tennysonian : (a) [f. name of the poet Alfred Lord Tennyson (1809-1892)+-IAN.] ٹینیسن سے متعلق یا اس کے طرز کا یا اس کے کام (تصنیف) سے متعلق۔

Tennysonian : (n) ٹینیسن کا مداح، مقلد، پیرو؛ ٹینیسن کا طالب علم۔

Teno - : [Gr. 'teno'.] سابقہ بمعنی وَتر۔

Tenology : (n) علم تشریح کا وہ حصہ جو وتر سے بحث کرتا ہو۔

Tenon : (n) [Fr. f. 'tenir'.] چول؛ سرا (خصوصاً لکڑی کا) جو جوڑنے کےلئے کسی خانے یا چول میں بٹھا دیا جاتا ھے؛ (بڑھئی) جوڑ چول۔

**Tenon : (v)** (۱) چول تراشنا یا بنانا؛ چول سے جوڑنا؛ چول بٹھانا ۔ (۲) چول کے ذریعے درست کرنا۔

**Tenon-joint : (n)** چول جوڑ ۔

**Tenon-saw : (n)** چول آری؛ باریک آری؛ کرونی یا آری (باریک کام کے لئے) ۔

**Tenoner : (n)** (۱) چول بنانے یا بٹھانے والا ۔ (۲) چول بنانے یا بٹھانے کا آلہ ۔

**Tenonian : (a)** [f. name of J.R. Tenon, a French anatomist (1724+1816).] (تشریح) ٹینن کابیان کردہ؛ ٹینن کی تحقیق کا ۔

**Tenonian fascia/-capsule : (n)** ریشہ دار یا پٹھے کا ہلکا سا غلاف جو آنکھ کی پتلی کے گرد ہوتا ہے ۔

**Tenonitis : (n)** (طب) ور م وتر ۔

**Tenonto -:** [f. Gr.] سابقہ بمعنی وتر ۔

**Tenontology : (n)** دیکھو Tenology

**Tenor : (n)** [L. 'tenorem'.] (۱) روش: رفتار (کسی چیز کی، مجازاً زندگی یا طرز عمل کی) رویہ؛ تمایل ۔ (۲) (تقریر و تحریر وغیرہ کا) منشا؛ مدعا؛ عام رنگ: مطلب؛ معنی؛ مفہوم؛ خلاصہ؛ حاصل؛ انجام ۔ (۳) (قانون) اصلی نیت؛ مقصود؛ مقصد؛ (نفسیات) مشیت ۔ (٤) (قانون) نقل صحیح؛ نقل مطابق اصل ۔ (٥) (موسیقی) مردانہ آواز کا سب سے اونچا سر؛ دھیوت؛ اس سُر میں گانے والا شخص ؛ صدائے اوج مرد ۔ (٦) بعض اقسام کے ساز خصوصاً اونچے سرگم کا چوتارا ۔

**Tenor : (a)** مردانہ آواز کے سب سے اُونچے سُر سے متعلق ۔

**Tenor bell : (n)** (گھنٹوں کے سلسلے میں سب سے) بڑا گھنٹا ۔

**Tenor violin : (n)** ایک قسم کی بڑی ولایتی سارنگی ۔

**Tenor voice : (n)** اونچی آواز یا سُر ۔

**Tenorist : (n)** دھیوت یا اونچے سُروں میں گانے یا بجانے والا ۔

**Tenorrhaphy : (n)** (جراحی) وتر پیوندی ۔

**Tenosporri cordifolia : (n)** (نباتیات) گِلو ۔

**Tenosynovititis : (n)** (طب) ورم غلاف وتر ۔

**Tenotome : (n)** جراح کی ہلکی چھری ۔

**Tenotomy : (n)** [Fr. 'tenotomie'.] (جراحی) وتر شگافی؛ وَتَر تراشی؛ قطع وتر؛ ایڑی کے اوپر کی نس کاٹنا (خصوصاً پاؤں کی کجی دور کرنے کی غرض سے) ۔

**Tenovaginitis : (n)** (طب) ورم غلافِ وتر ۔

**Tenrec/Tanrec : (n)** تنریک؛ حشرات خور (مڈغاسکر کا)؛ مڈغاسکر کا ایک دودھ پلانے والا جانور جو سیہی سے مشابہ ہوتا ہے اور کیڑے کھاتا ہے ۔

**Tense : (n)** [L. 'tenous'.] (۱) (قواعد) زمانہ؛ زمان؛ فعل کی صورت جس سے اس کا حال، مستقبل یا ماضی میں واقع ہونا معلوم ہوتا ہے ۔ (۲) تصریف؛ فعل کی گردان (ضمائر کے لحاظ سے) ۔

- **Aorist tense :** (قواعد) مضارع ۔
- **Future tense :** مستقبل؛ زمانہ مستقبل؛ آنے والا زمانہ ۔
- **Historic tense :** (فعل) ماضی بیانیہ ۔
- **Past tense :** (قواعد) ماضی مطلق؛ زمانہ گذشتہ ۔
- **Pluperfect tense :** (قواعد) ماضی بعید ۔
- **Present tense :** فعل حال؛ زمانہ موجودہ ۔
- **Sequence of tense :** دیکھو Sequence

**Tense : (a)** [L.'tensus'.] (۱) تنا؛ تنا ہوا؛ کشیدہ؛ کھینچی ہوئی یا تنی ہوئی (جھلی، نس وغیرہ) ۔ (۲) (مجازاً) شدید (جذبہ) ؛ ہوش میں آئی ہوئی (طبیعت) ؛ کشاکش کی حالت میں؛ بےچین ؛ بر انگیختہ ؛ ہیجان میں آیا ہوا ۔ (۳) کھنچاؤ کا ؛ کشیدگی کا (انداز) ۔ (٤) مڈغاسکر کی ایک قسم کی پستاندار سیہی یا ساہی جو بغیر دُم کے ہوتی ہے ۔

**Tense moment : (n)** تناؤ کا وقت؛ کشاکش کا لمحہ ۔

**Tenseless : (a)** لازمانی ؛ جس کا زمانہ متعین نہ ہو ؛ بےزمان ۔

Tensely : (adv.) کھنچاؤ یا تناؤ کی حالت میں؛ شدت جوش سے؛ بے چینی سے؛ کشاکش کے ساتھ۔

Tenseness : (n) کھنچاؤ؛ تناؤ ؛ شدت (جذبات کی) ؛ جوش ؛ بیچینی؛ کشاکش۔

Tenser/-or : (n) [OFr. 'f. 'tenser'.] (تاریخ) کسی شہر کا باشندہ ؛ دوسرے شہر کا مقیم۔

Tensibility : (n) کھنچنےیا تننے کی صلاحیت ؛ (طبیعیات) تمدد؛ تنش پذیری۔

Tensible : (a) [mod.L. 'tensibilis'.] تننے والا؛ کھنچنے والا؛ (طبیعیات) مُتمدد؛ تنش پذیر ۔

Tensibleness : (n) تناؤ ؛ کھنچاؤ ؛ تنش پذیری ۔

Tensibly : (adv.) تناؤ کے ساتھ؛ تنش پذیری کے طور پر ۔

Tensile : (a) [mod. L. 'tensilis'.] (۱) کھنچاؤ یا تناؤ کا؛ لچک دار؛ملائم؛ نرم؛ جو پیٹنے سے بڑھ سکے ۔ (۲) جو کھینچا جاسکے ۔(۳) کھینچنے والا؛ تننے والا ۔ (٤) (طبیعیات) تنشی ۔ (٥) قابل کشش؛ قابل تمدد ۔

Tensile force : (n) تناؤ کی قوت ۔

Tensile strength : (n) (طبیعیات) تنشی طاقت ۔

Tensile strain : (n) (طبیعیات) تنشی بگاڑ؛ تنشی فساد ۔

Tensilely : (adv.) تناؤ کے طور پر؛لچک داری کے ساتھ۔

Tensileness : (n) تناؤ؛ لچک داری؛ تَنَش ۔

Tensility : (n) (طبیعیات) تنش پذیری؛ تننے کی صلاحیت ۔

Tensimeter : (n) (کیمیا) تنش گیس پیما؛ فشار پیما ۔

Tension : (n) [late L. 'tensionem'.] (۱) کھنچاؤ؛ تناؤ؛ امتداد؛ تمدد ۔ (۲) جذبے کی شدت ؛ جوش ؛ بےچینی ؛ کشاکش ۔ (۳) نازک حالت ؛ بیچینی کی حالت؛ کشاکش (سیاسی، عمرانی وغیرہ) ۔ (٤) (میکانکی) تناؤ ؛ جس کے زورسے مشین کا کوئی ڈنڈا یا پٹّا کھنچتا یا حرکت میں آتا ھے؛ تنش ۔ (٥) پھیلن؛ گیس یا بخار کے پھیلنے کی قوت ۔ (٦) (نفسیات) ہیجان؛ (الیکٹرک) وولتاژ؛ برقی حرکی قوت ؛ (سیاسیات) کشاکش ۔ (۷) (عضویات و مرضیات) جسم کے حصے کی حالت کشش ؛ تناؤ ؛ سختی کا احساس ۔ (۸) (نباتیات) پودوں کی نسیج کا دباؤ (بڑھنے کے وقت) ۔ (۹) (طبیعیات) ذروں کے تناؤ کی حالت؛ کسی جسم کے ذروں کے تناؤ کی حالت۔

High tension : سخت تناؤ ؛ امتداد بلند؛ سخت کشاکش؛ خصوصاً برقی حرکی قوت کا تناؤ ۔

High tension battery : بلند قوّہ بیٹری ۔

Low tension : کم تناؤ ؛ برقی محرک قوت کا کم تناؤ ۔

Tension : (v) کھینچنا؛ تاننا؛ کھینچا جانا؛ سخت بنانا ۔

Tensional : (a) تناؤ کا؛ کھنچاؤ کا؛ کشاکش کا یا اس سے متعلق ۔

Tensioned : (a) تنا ھوا؛ کھینچا ھوا؛ متمدد ۔

Tensionless : (a) بغیر تناؤ کے ۔

Tensity : (n) (طبیعیات) تنشیت؛ قوت تنش؛ قوت کشش؛ شدت؛ و خالت ۔

Tensive : (a) [Fr. 'tensif, -ive.'] تناؤ کا؛ کشیدنی؛ کھینچاؤ والا۔

Tenson/Tenzon : (n) [Fr.] (۱) شعر خوانی کا مقابلہ، شاعروں کے درمیان ۔ (۲) قرون وسطیٰ کے فرانسیسی مغنی شعراء (Troubadour) کا باہمی مقابلہ؛ کبت کہنے کا مقابلہ ۔ (۳) کبت جو ایسے موقع کے لئے کہے جاتے تھے ۔

Tensor : (n) [mod. f. 'tendere'.] (۱) (تشریح) عضلہٴ ناشرہ؛ عضلہٴ ممددہ؛ وہ پٹھا جو جسم کے کسی حصے کو تنا ھوا رکھتا ھے ۔ (۲) (ریاضیات) ٹنسر؛ پیمانشی رقم ۔ (۳) (الیکٹرک انجینیئرنگ) کلاہ؛ حد اکثر ۔

Tent : (n) [L.'tenta'.] (۱) خیمہ؛ ڈیرا ۔(۲) خیمہ کی طرح کی کوئی چیز ۔ (۳) (فوٹو گرافی) سفری ڈارک روم؛ اندھیری چھولداری جس میں تصویر تیار کرتے ہیں ۔ (٤) (مجازاً) قیام گاہ؛ مکان؛ مسکن؛ مقام ۔ (٥) (اسکاتستانی تاریخ) نقل پذیر منبر جسے کھلی فضا میں رکھا جاتا ھے ۔

Bell tent : یک چوبا؛ تنبو؛ چھوٹا خیمہ جس کے بیچ میں ایک نلی گڑی ھوتی ھے؛ خیمہ قلندری۔

To have, pitch one's tent : قیام کرنا؛ مسکن اختیار کرنا۔

Tent : (n) [Aphetic f. Attent.] (اسکاتستانی) توجہ ؛ دھیان؛ لحاظ؛ التفات؛ غور؛ خیال۔

Take tent : توجہ دینا؛ دھیان رکھنا؛ خیال کرنا؛ دیکھ بھال کرنا۔

Tent : (n) [L. 'temptare'.] (جراحی) فتیلہ؛ بتی؛ پھایا (زخم کا) ؛ بتی (کپڑے وغیرہ کی) جو زخم میں رکھ دیتے ہیں کہ اس کا منہ نہ بند ہونے پائے۔

Tent : (n) [L. 'Tinctus'.] ایک قسم کی سرخ میٹھی شراب جو عموماً اسپین سے آتی ھے اور عشائے ربانی میں استعمال ہوتی ھے۔

Tent : (n) [Shortened from Tenter.] (زردوزی ، کشیدہ کاری) تاننے والا فریم؛ کسنے والا فریم۔

Tent : (v) [f. Tent,n.2] (۱) توجہ دینا؛ خیال کرنا؛ دھیان دینا؛ خیال رکھنا؛ لحاظ رکھنا؛ دیکھ بھال کرنا۔ (۲) توجہ کرنا؛ دھیان رکھنا؛ (کسی شخص کی بات کا) خیال رکھنا۔

Tent : (v) [f. Tent. (n)3] (قدیم) بتی رکھنا؛ فتیلہ رکھنا (زخم پر)؛ فتیلہ سے ڈاٹ لگانا۔

Tent : (v) [f. Tent (n)1] (۱) خیمہ میں رہنا؛ ڈیرے میں رہنا؛ ڈیرا ڈال کر رہنا؛ پڑاؤ کرنا؛ خیمہ میں گزارہ کرنا۔(۲) خیمہ چھانا؛ خیمہ لگانا؛ ڈھانپنا؛ سایہ کرنا (خیمے جیسی شے سے)؛ خیمہ نصب کرنا۔ (۳) (مجازاً) قیام کرنا؛ عارضی طور پر رہنا؛ عارضی قیام کرنا۔

Tent-barge : (n) وہ کشتی جس میں خیمہ نما شامیانہ ہوتا ھے۔

Tent-bed : (n) خیمہ، مسہری یا چھپرکھٹ جس کی چھت خیمے کی سی ہوتی ھے۔

Tent-caterpillar : (n) (حیوانیات) بافندہء سرفہ؛ بافندہ لاروا۔

Tent-door : (n) خیمے کا دروازہ۔

Tent-fly : (n) آفتاب گیر؛ پیش چوبہ؛ خیمہ کے آگے کا چھجا یا چھوٹا سا بر آمدہ۔

Tent-maker : (n) خیمہ بنانے والا؛ خیمہ ساز؛ خیّام۔

Tent-mate : (n) ایک ہی خیمہ میں رہنے والا؛ شریک خیمہ؛ ہم خیمہ۔

Tent of meeting : (n) چھولداری؛ چھوٹا اور ہلکا مکان جسے منتقل کر سکتے ہوں۔

Tent-peg : (n) ڈیرا لگانے کی میخ؛ خیمہ لگانے کی چوبی میخ۔

Tent-pegging : (n) میخ اُکھاڑنا؛ سواروں کا گھوڑے دوڑا کر میخ اکھاڑنے کا کھیل یا کرتب۔

Tent shell : (n) دیکھو Limpet

Tent-stitch : (n) [Origin of first element obsc.] (زردوزی) کیکری؛ سلائی میں مثلث یا خیمے کی شکل کا بخیہ۔

Tent worm : (a) دیکھو Tent- caterpillar

Tentability : (n) [f. L. 'tentabilis'.] دیکھو Temptability

Tentacle : (n) [mod. L. 'tentaculum'.] (۱) (حیوانیات) شاخک؛ محاس (واحد محس) ؛ گیرہ؛ لامس جانوروں کا آگے کو نکلا ہوا عضو جس سے وہ ٹٹولنے یا کسی شے کو پکڑنے میں مدد لیتے ہیں۔ (۲) (نباتیات) موئے حساس؛ ریشہء حساس؛ ریشہء حاسّہ؛ بعض پودوں کا رواں جس میں حِس کی قوت ہوتی ھے۔

Tentacle-sheath : (n) (صدفہ) خول نما ساخت۔

Tentacled : (a) گیرہ دار؛ حاسّہ دار۔

Tentacular : (a) گیرہ نما؛ حاسّہ نما؛ محسی۔

Tentaculate : (a) [f.mod. L.Tentaculum+-ATE.] محس دار؛ گیرہ دار؛ حاسّہ دار۔

Tentaculated : (a) گیرہ دار؛ حاسّہ دار۔

Tentaculi-: [Combining form of mod. L. Tentaculum] سابقہ بمعنی ریشہء حسّاس۔

Tentaculiferous : (a) گیرہ دار؛ حاسّہ دار؛ گیرہ بر۔

Tentaculiform : (a) گیرہ نما؛ حاسّہ نما۔

Tentaculite : (n) [mod.L. 'tentaculites'.] ایک قسم کا متحجر صدف۔

Tentaculocyst : (n) گیرانباں؛ دریائی جانور کا مثانوی تھیلی کا گیرہ ۔

Tentaculozooid : (n) (حیوانیات) گیرہ حُوین ۔

Tentaculum/Tentacule : (n) [mod.L. f. 'tentare'.] Tentacle دیکھو

Tentage : (n) خیمہ زنی؛ وسائل خیمہ ۔

Tentamen : (n) [L. f.'tentare'.] امتحان؛ آزمائش؛ ابتلا؛ تجربہ ۔

Tentation (n) [L.'tentationem'.] آزمائش؛ امتحان؛ تجربہ؛ عملِ آزمائشی ۔

Tentative : (a) [med. L. 'tentativus'.] آزمائشی؛ امتحانی؛ تجرباتی؛ تجربہ کی صفت کا؛ تجربی ۔

Tentative : (n) (۱) امتحان؛ آزمائش ۔ (۲) آزمائشی تجویز یا نظریہ؛ عملِ تجربی؛ کوششِ آزمائشی ۔

Tentatively : (adv.) تجربتاً؛ آزمائش کے طور پر؛ بہ طریق آزمائش۔

Tentativeness : (n) آزمائش؛ امتحان ۔

Tented : (a) (۱) خیمہ زدہ؛ خیمہ سے بھرا ہوا ۔ (۲) خیمے کی شکل کا؛ خیمہ نما ۔ (۳) خیمہ میں رہنے والا (آدمی) ؛ خیمہ میں پناہ لئے ہوئے ۔

Tented abri : (n) چھولداری۔

Tented arch : (n) (تعمیرات) مخروطی محراب ۔

Tented wagon : (n) چھپا ہوا ویگن ۔

Tenter : (n) [Off. 'tentour'.] کپڑا پھیلانے کا فرما؛ ایک آلہ جس پر کپڑا سکھانے یا تہ کرنے کیلئے پھیلاتے ہیں؛ نکڑی؛ انکسی ۔

Tenter : (n) [f. Tent(v) - ER.] (۱) (بولی) نگراں؛ خصوصاً وہ شخص جو کارخانے میں کلوں کا نگراں ہو ؛ محافظ آلات؛ محافظ ۔ (۲) وہ ملازم جو ماہر فن (آلات وغیرہ) کے ساتھ اس کی مدد کے لئے ہوتا ہے ۔

Tenter : (v) انکسی پر کپڑا تاننا؛ انکسی پر کپڑا پھیلانا ۔

Tenter - hook : (n) (۱) تناؤ ہک؛ انکسی کا ہک؛ نوکدار میخ؛ لوھے کی نوکدار سلاخ ۔ (۲) (مجازاً) ناراضی ۔

To be on (the) tenter-hooks /-on the tents : مخمصے میں ہونا؛ (قدیم) خلجان کی حالت میں ہونا؛ کانٹوں پر لوٹنا ۔

Tenth : (a) [OE. 'Tenpe'.] دسواں؛ دہم؛ عشر ۔

Tenth : (v) ہر دس میں ایک کو قتل کرنا ۔

Tenthly : (adv.) دسویں ۔

Tenthmetre : (n) میٹر کا دسواں حصہ؛ $\frac{۱}{۱۰}$ میٹر ۔

Tenthrate : (a) بہت معمولی ۔

Tenthredo : (n) [Latinized form of Gr.] (حیوانیات) ذباب المنشاری؛ آرہ مکھیاں؛ آرہ دار مکھیاں ۔

Tentigo : (n) (۱) (طب) دائم خیزی؛ نعظ ۔ (۲) (عضویات) شدید شہوت ۔

Tentillum : (n) (حیوانیات) مُخَیسہ؛ گیرشاخہ ۔

Tentless : (a) (اسکاتستانی) دیکھو Careless/Heedless

Tentless : (a) بغیر خیمے کا؛ بغیر پناہ کا ۔

Tentorial : (a) خیمۃ الدماغ کا یا اس سے متعلق ۔

Tentorium : (n) [L.] (تشریح) خیمۃ الدماغ؛ سَہاز ۔

Tentwort : (n) [Origin doubtful.] چھوٹے فرن (fern) کا قدیم نام؛ سداب دیواری ۔

Tenty/Tentie : (a) (اسکاتستانی) دیکھو Attentive

Tenue : (n) [Fr.] طور؛ طریق ؛ طرز؛ وضع؛ رفتار؛ سلوک؛ طرزِ لباس ۔

Tenui - : [Comb. form of L. 'tenuis'.] سابقہ بمعنی لاغر ، کمزور؛ نازک ، باریک ۔

Tenuifolious : (a) [L.'folium'.] باریک پتوں والا؛ گھنے پتوں والا۔

Tenuious : (a) [f. L. tenuis + -Ous.] نازک ؛ لاغر؛ باریک ۔

Tenuiroster : (n)[mod.L.'tenuirostris'.] باریک منقار کا پرندہ؛ پتلی چونچ والا پرندہ؛ کنجشک سے مشابہ ایک چڑیا۔

Tenuirostral : (a) پتلی چونچ والے پرندے کا یا اس سے متعلق۔

Tenuis : (n) [L.] یونانی کے تین حروف صحیحہ K P T میں ایک۔

Tenuity : (n) [L. 'tenuitas'.] (۱) لطافت (ہوا یا سیال اشیاء کی)؛ ہلکاپن؛رقت ؛ پھیکاپن (روشنی) ؛ باریکی (آواز کی) ۔(۲) (بال وغیرہ کی) باریکی؛ (کاغذ وغیرہ کا) پتلاپن ۔ (۳) (طرز تحریر وغیرہ کا) ہلکاپن ؛ شوکت الفاظ سے خالی ہونا ۔ (٤) (طبیعیات) رقت؛ (نفسیات) سادگی؛ نازکی؛ ندرت ۔ (٥) (مجازاً) لاغری؛ قلت؛ بےمائگی؛ کمزوری؛ نزاکت؛ ضعف؛ غربت ۔

Tenuous : (a) [f.L.'tenuis'+ -Ous.] (۱) پتلا؛ باریک؛ مہین؛ چھوٹا؛ لطیف؛ رقیق؛ نازک؛ دقیق؛ ہلکا؛ سبک ۔ (۲) بہت باریک یا نازک (فرق) ۔ (۳) نازک اندام؛ دبلا پتلا؛ چھریرا ۔ (٤) پھیلی ہوئی؛ آبادی (وغیرہ) جو گھنی اور گنجان نہ ہو؛ بہت ہی کم؛ نادر؛ کمیاب ۔(٥) (مجازاً) کمزور؛ دبلا؛ لاغر؛ نحیف؛ ناقص؛ نامکمل؛ دھان پان؛ کم حیثیت ۔

Tenuously : (adv.) لطافت کے ساتھ؛ باریکی کے طور پر ۔

Tenuousness : (n) لطافت؛ باریکی؛ رقت؛ لاغری؛ کمزوری۔

Tenure : (n) [OFr. 'teneure'.] (۱) تصرف؛ حق ملکیت؛ حق قبضہ؛ حق لگان داری (خصوصاً جائداد غیر منقولہ کا)؛ ملکیت یا لگان داری کا اصول یا طریقہ؛ نگاہداری ۔ (۲) (دخل وقبضہ یا عہدہ داری کا) زمانہ ؛ عہد ؛ میعاد؛ مدت اجارہ داری ۔ (۳) وضع ؛ حالت ؛ شرائط ؛ وضعیت ۔ (٤) (اراضی) حقیّت؛ (قانون) میعاد قبضہ؛ (سیاسیات) زور ۔(٥) خدمت کے شرائط ؛ کرایہ دار کے زمین دار سے تعلقات؛ کرایہ دار کے حقوق وفرائض (زمیں دار سے متعلق)؛ شرائط ملکیت؛ کنٹرول؛ قبضہ؛ اختیار؛ اقتدار ۔

Alloidal tenure : (قانون) زمینداری۔

During his tenure of office : اس کے عہدہ داری کے زمانےمیں۔

Feudal tenure : (قانون) جاگیرداری۔

Land tenure : (قانون) حقیّتِ اراضی ۔

Military tenure : فوجی جاگیر (جو فوجی خدمت ادا کرنے سے مشروط ہو)۔

Tenure-horn/-sword : (n) (تاریخ) جاگیرداری کی تلوار یا قرنا جو قدیم زمانے میں جاگیر یا معافی کی سند یا نشان کےطور پر پیش کیا جاتا تھا ۔

Tenure of office : (n) (سیاسیات) میعاد ملازمت؛ میعاد عہدہ ۔

Tenure of teachers : (n) وضعیتِ معلمین ۔

Tenurial : (a) [f. med. L. tenura+-IAL.] تصرفی؛ مدت اجارہ سےوابستہ؛ حق ملکیت کا یا اس سے متعلق ۔

Tenuto : (a&adv.) [It.] (موسیقی) مسلسل (سُر وغیرہ کے متعلق)۔

Tenzon : Tenson کا متبادل ۔

Teocallie : (n) [Mexican, f. 'teotl+calli'.] (امریکا) عبادت خانہ؛ مندرامریکی؛ میکسیکو اور امریکا کے قدیم باشندوں کا مندر؛ دیوی۔

Teosinte : (n) [Mexican, 'teocintli'.] ایک قسم کی امریکی گھاس۔

Tepa : (n) (۱) ایک امریکی درخت ۔(۲) اس درخت کی لکڑی ۔

Tepal : (n) (نباتیات) ٹیپل؛ تیپل ۔

Tepee/Teepee : (n) [Sious or Dakota Indian, 'tipi'.] ٹیپی؛ امریکا کے قدیم باشندوں کا مخروطی شکل کا خیمہ؛ پہلے چمڑے کا ہوتاتھا اب کرمچ یا کپڑے کا ہوتا ہے ۔

Tepefaction : (n) (طبیعیات) کنکناپن؛ نیم گرم ۔

Tepefy/Tepify : (v) [f.L.'tepefacere'.] (۱) نیم گرم کرنا یا ہونا؛ کنکنانا ۔ (۲) سست کرنا؛ ملول بنانا؛ مست ہونا ۔

Tephillim/-in : (n) [Rabbinical Heb. 'Tiphillim'.] دعائے یہود کی کتاب؛ دعائے یہود؛ نمازنامہ ۔

Tephrigam : (n) (موسمیات)نقشہء حرارت و ناکارکردگی؛ حرارت جس میں یہ دکھایا جائے کہ اجسام میں کس قدر حرارت ہے اور اس میں سے کتنی میکانکی قوت ایسی ہے جو پیدا کرنے کے کام نہیں لائی جاسکتی ہے ۔

Tephrite : (n) [f. Gr. 'tephros'.] (معدنیات) جدید آتش فشاں چٹان (جو آتش فشاں کے لاوا سے بنتی ہو)؛ (ارضیات) راکھی چٹان؛ جدید چٹان؛ تفریت۔

Tephritic : (a) جدید آتش فشاں چٹان سے متعلق۔

Tephroite : (n) [Gr. 'tephroit'.] (معدنیات) (قرمزی رنگ) خاکستری رنگ کے میگنیز کا سلیکیٹ۔

Tephromancy : (n) [f. Gr. 'tephra' +-mancy.] راکھی تفاءُل : راکھ کے ذریعے سے پیشن گوئی۔

Tepid : (a) [L.'tepidus'.] (۱) نیم گرم: دھیما؛ کنکنا؛ معتدل۔ (۲) (جذبہ وغیرہ) جس میں گرم جوشی کم ہو؛ دھیما؛ ہلکا؛ سست؛ سرد مہر۔

Tepidarium : (n) [L. 'tepidus'.] (۱) نیم گرم حمام؛ (طب) نیم گرم خانہ؛ قدیم زمانے کے رومی حمام کا وسطی کمرہ جس میں معتدل حرارت ہوتی تھی؛ نیم گرم درجہ۔ (۲) (حمام کی) بھٹی؛ آتش دان۔

Tepidity : (n) [med. L. 'tepiditas'.] (۱) ہلکا؛ کنکناپن۔ (۲) (نفسیات) سستی؛ دھیماپن؛ سرد مہری۔

Tepidly : (adv.) بغیر گرم جوشی کے۔

Tepidness : (n) دیکھو Tepidity

Tepoy : Teapoy کا متبادل۔

Tequila : دیکھو Pulque : میکسیکو کے ایک قصبے کا نام۔

Ter -: [L.] سابقہ بمعنی تین بار ، سہ گانہ (خصوصاً موسیقی کی اصطلاح میں)۔

Ter-sanctus : (n) [L. 'ter + Sanctus'.] عشائے ربانی کی رسم کے شروع میں پڑھی جانے والی مناجات کا لاطینی عنوان۔

Ter-etto : (n) [It.] (موسیقی) سہ صوتی گت؛ سہ آوازی چیز یا گت؛ تین آدمیوں کے مل کر گانے کی چیز یا گت۔

Terai : (n) [Hindi. 'tarai'.] دُہرے چندوے اور چوڑے چھجے کی فیلٹ ہیٹ جو یورپ والے گرم ملکوں میں پہنتے ہیں۔

Teraph/Teraphim : (n) [eccl. L. 'theraphim'.] وہ پُتلے جو گھروں میں رکھے ہوتے تھے جن سے قدیم یہودی استخارہ کرتے تھے۔

Teras/Terata : (n) [mod. L.] (حیاتیات ، مرضیات) عجوبہ ؛ عجیب الخلقت پیدائش؛ غیرطبعی پیدائش۔

Terato - : جزوترکیبی بمعنی عجوبہ؛ غیر طبعی شکل یا جسامت کا پودا یا جانور؛ خارق؛ وہ چیز جو خلاف عادت ہو۔

Teratogen : (n) جنین میں نقص پیدا کرنے والا مادہ۔

Teratogenesis : (n) [mod. L.] (حیاتیات ، مرضیات) عجیب الخلقت کا وجود؛ عجوبہ پیدائش۔

Teratogenic/Terotogenetic : (a) خوارق آفرینی کا یا تولید عجوبات کا؛ عجیب الخلقت پیدائش سے متعلق؛ عجوبات زا؛ جنین میں نقص پیدا کرنے والا۔

Teratogenicity : (n) عجوبات زائی؛ جنین میں نقص پیدا کرنے والی خاصیت۔

Teratogency : (n) (حیوانیات) عجوبات زائی؛ خوارق آفرینی یا تولید عجوبات۔

Teratoid : (a) [f. Gr. 'teros'.] (طب) سلعہء ثلاثی؛ توموری جو مختلف جنینی نسیجوں سے تشکیل پاتی ہے؛ سہ جلدی سلعہ۔

Teratolite : (n) (کان کنی) شفا مٹی : گل شفا؛ سیکسنی میں ایک قسم کی مٹی جو پہلے بعض امراض کی دوا مانی جاتی تھی؛ گلِ عجیب۔

Teratological : (a) خرقیاتی؛ عجوبیاتی؛ (حیاتیات) عجوبائی: علم خوارق سے متعلق؛ عجیب الخلقت پیدائش سے متعلق۔

Teratologist : (n) (حیاتیات) عالمِ عجوبیات؛ ماہر خرقیات؛ ماہر عجوبیات۔

Teratology : (n) [f. Gr.] (۱) (حیاتیات) خرقیات؛ علم خوارق۔ (۲) عجوبیات : حیاتیات میں غیر طبعی پودوں اور جانوروں کی بحث؛ علمِ عجائب شناسی۔

Teratoma : (n) [mod.L.f. Gr.] دیکھو Teratoid

Teratosis : (n) (طب) ناقص الخلقگی۔

Terbium : (n) [mod. L.] (کیمیا) تربیم (عنصر ، دھات)۔

Terce : Tierce کا متبادل۔

**Tercel/Tiercel : (n) [OFr. 'tercel'.]** شکرا؛ جره؛ نرباز؛ شاہین؛ قوش نر؛ نرسیل۔

**Tercelet/Tiercelet : (n) [Fr. 'tiercelet'.]** دیکھو Tercel

**Tercel gentle/Tercel- gentle : (n)** قوش نر؛ نرخاص باز ؛ شکرا۔

**Tercentenary : (a)** سہ صد سالہ؛ سہ قرنی؛ تین سو سال کا ۔

**Tercentenary : (n)** تین سو سال کی مدت؛ سہ صد سالہ جشن وغیرہ؛ سہ صدی۔

**Tercentenrial : (a)** تین سو سال کی مدت کا؛ سہ صد سالہ جشن کا ۔

**Tercentennial : (n)** سہ صد سالہ جشن؛ تین سو سال کا جشن۔

**Tercet : (n) [It. 'terzetto'.]** (علم البدیع) ہم قافیہ مثلث ؛ سہ سطور اشعار ہم قافیہ؛ سمط؛ سانٹ کی آخری چھ سطروں کا نصف حصہ ۔

**Tercine : (n) [L.'tertius'.]** (نباتیات) تخمچہ پُوش ۔

**Tercio/Tertio : (n) [L.'tertium'.]** (تاریخ) (سولھویں، سترھویں صدی عیسوی میں) اسپانوی پیدل فوج کا ایک دستہ؛ اسی عہد کی اطالوی فوج کے دستے کے لئے بھی استعمال ھوتا تھا؛ پیادہ فوج کا ایک دستہ۔

**Terdiurnal : (a)** دن بھر میں تین دفعہ؛ دن میں تین بار ۔

**Terebate : (n)** نمک ، تارپین اور گندھک کےکیمیائی عمل کا نتیجہ ۔

**Terebene : (n) [f. Tereb inth +-Ene.]** (کیمیا) تَربین؛ تارپین کےتیل اور گندھک کا ایک مرکب جو جراثیم کُش دوا کےطور پر استعمال ھوتا ھے؛ ترپیناب ۔

**Terebenthene : (n) [L.'terebinthina'.]** Terpene کے لئے Berthelot کا نام ۔

**Terebic : (a)** تارپین آمیختہ ۔

**Terebic acid : (n)** تارپین آمیختہ ایسڈ ($C_7 H_{10} O_4$) ۔

**Terebinth : (n) [L. 'terebinthus'.]** شجرِ تارپین؛ تارپین کا درخت؛ بطم۔

**Oil of terebinth :** تارپین کا تیل؛ گندا بیروزہ ۔

**Terebinthina : (a) [med. L.]** تربانثین؛ سُقز ؛ Terpentine کا قرابادینی نام ۔

**Terebinthinate : (a) [med. L. 'terebinthinatus'.]** تربانثین صفت؛ سُقز دار؛ تارپینی؛ تارپین سے بھرا ھوا ۔

**Terebinthinate : (n)** تارپینی پیداوار ۔

**Terebinthinate : (v)** تارپین سے بھرنا ۔

**Terebinthine : (a) [L. 'terebinthinus'.]** تارپینی؛ تارپین کے درخت کا ۔

**Terebinthine : (n)** تارپین کا درخت؛ تارپین ۔

**Terebra : (n) [L.]** (۱) (انجینیئرنگ) برمالہ؛ مستقاب ۔ (۲) (حیوانیات، تشریح)نیشی؛ بیض ریز؛ برما؛ کیڑے کا برمانے والا عضو ۔ (۳) (حیوانیات) برما صدفہ ۔

**Terebrant : (a) [L. 'terebrantem'.]** نیش دار؛ برمدار؛ سوراخ کرنے والا ۔

**Terebrate : (a)** نیش دار؛ سوراخ دار؛ سوراخ شدہ ۔

**Terebrate : (v) [f. L. 'terebrat.']** (۱) (شاذ) سوراخ کرنا؛ برمانا۔ (۲) سوراخ ھونا؛ سوراخ کرکے داخل کرنا ۔

**Terebratula : (n) [mod. L.]** (حیوانیات) بازو پایان کی ایک جنس۔

**Terebratular : (a)** بازوپایان کی جنس سے متعلق ۔

**Terebratuliform : (a)** بازوپایان کی جنس سے مشابہ ۔

**Teredo : (n)** (۱) (حیوانیات) برما کیڑا؛ کرم کشتی؛ ایک قسم کا کیڑا جو جہازوں میں چھید کردیتا ھے؛ صدف میں سوراخ کرنے والا Lamillibranch کی جنس کا کیڑا، خاص کر جہازی کیڑا۔ (۲) پودوں کی کوئی بیماری جو کیڑوں کے سوراخ کرنے کی وجہ سے ھو جاتی ھے ۔

**Terentian : (a) [L.'terentianus'.]** قدیم رومی شاعر ٹرنس (Terence) کی طرز کا یا اس سے متعلق ۔

**Terephthalate : (n)** تارپین پر آکسیجن کے عمل سے حاصل ھونے والے تیزاب کا نمک ۔

**Terephthalic : (a)** (کیمیا) تارپین پر آکسیجن کے عمل سے حاصل ھونے والا تیزاب $C_8 H_6 O_4 = C_6 H_4 (CO_2 H)_2$ ۔

Teres : (n) (حیوانیات) گاؤ دُم؛ عضلہ؛ مُدوّر ۔

Terete : (a) [L.'teres', 'teretem'.] (نباتیات) گاؤدم؛ اسطوانی؛ ستونی؛ مُدوّر؛ گرد ۔

Tereti : [comb. form of L. 'teres'.] سابقہ بمعنی "گرد"؛ "مُدوّر" ۔

Tereticaudate : (a) (حیوانیات) مُدوّر دم والا؛ گول دُمہ ۔

Teretish : (a) کسی قدر مدوّر؛ کچھ گرد ۔

Tereu : (n) [Vocative of Gr. L. 'Tereus'.] بلبل کی بناوٹی یا مصنوعی آواز ۔

Tergal : (a) [f. L. 'tergum + -AL.] (حیوانیات) ظہری؛ پشتی؛ پیٹھ کا ۔

Tergant/Tergiant : (a) پشت نما؛ پیٹھ دکھلانے والا ۔

Tergeminate : (a) [f. L. 'tergeminus'.] (نباتیات) سہ تُوام؛ تین جوڑے والی (پتیاں)؛ سہ جفتی برگچہ ۔

Tergeminate : (a) پتی جو تین جڑواں پتیوں سے مرکب ہو ۔

Tergiferous : (a) دیکھو Dorsiferous

Tergite : (n) [f. L. 'tergum' + -ITE.] (حیوانیات) ظہر حلقہ؛ پشتینہ ۔

Tergitic : (a) پشتینہ سے متعلق ۔

Tergiversate : (v) [f. L.'tergiversat.'] (۱) رنگ بدلنا؛ مسلک یا عقیدہ بدلنا؛ مرتد ہوجانا؛ منحرف ہو جانا؛ پھرجانا؛ پلٹ جانا (اپنے عقائد یا گروہ سے)؛ تناقض گوئی کرنا؛ مذہب ترک کرنا یا چھوڑنا؛ تبدیل مذہب کرنا۔ (۲) کبھی کچھ کہنا کبھی کچھ کہنا؛ متضاد باتیں کہنا؛ بار بار پہلو بدلنا؛ ایک بات پر قائم نہ رہنا؛ پیٹھ گھمانا؛ پھیرنا ۔

Tergiversation : (n) [L.'tergiversationem'.] (۱) ارتداد؛ انحراف؛ مسلک یا عقیدے کی تبدیلی؛ برگشتگی؛ تناقض گوئی؛ عُدول ۔ (۲) متضاد باتیں؛ ایک بات پر قائم نہ رہنا؛ ٹال مٹول؛ بےثباتی؛ گول بات، مگھم یا مبہم ۔

Tergiversator : (n) (۱) مُرتد؛ عُدول کنندہ ؛ اپنے عقیدے یا گروہ سے پھر جانے والا؛ تارک دین؛ بےوفا؛ بدعہد؛ غدار (اپنے گروہ یا اصول کو چھوڑ کر دوسری طرف جاملنے والا) ۔ (۲) متضاد باتیں کرنے والا؛ بار بار پہلو بدلنے والا؛ ایک بات پر قائم نہ رہنے والا ۔

Tergiversatory : (a) مرتد ہونے والا؛ اپنے عقیدے سے پھر جانے والا ۔

Tergiverse : (v) دیکھو Tergiversate

Tergo -: [comb. form repr. L. 'tergum'.] سابقہ بمعنی "ظہری"؛ "پشتی"؛ "پیٹھ کا" ۔

Tergolateral : (a) (حیوانیات) پشتی بغلی؛ پشتیہ کا ۔

Tergum : (n) [L.] (حیوانیات) ظہر حلقہ؛ پشتیہ ۔

Term : (n) [L. 'terminum'.] (۱) حد؛ انتہا؛ (خصوصاً وقت کی) میعاد؛ انتہائی مدت؛ دورہ؛ مدت خدمت ۔ (۲) مدت (معینہ) ؛ زمانہ ؛ دورہ؛ انتصاب ۔ (۳) (مدارس وعدالت) میقات؛ عدالت کے اجلاس یا مدرسوں ، اسکولوں کی تعلیم کا زمانہ ۔ (٤) مقررہ تاریخ ؛ مقررہ وقت ۔ (٥) دیکھو Quarter-day : دیکھو Quarter ۔ (٦) میعادی قبضہ یا دخل یا حصّہ (جائداد وغیرہ میں) ۔ (۷) (ریاضیات) رقم (جو کسی دوسرے عدد میں جوڑی یا گھٹائی جائے)؛ مقدار؛ جز نسبت ریاضی ۔ (۸) (منطق) حد الفاظ جو کسی قضیے کے مبتدا یا خبر ہوں) ۔ (۹) اصطلاح (کسی علم یا فن کی)؛ جملہ؛ عبارت ۔ (۱۰) (جمع میں) لین دین خصوصاً خرید و فروخت کی ؛ (مجازاً) دام ؛ (جمع میں) شرائط ؛ مناسبات ۔ (۱۱) (جمع میں) الفاظ؛ طرز بیان ؛ پیرایۂ بیان ۔ (۱۲) (جمع میں) تعلقات (آپس کے) ۔ (۱۳) (ہندسہ) انتہا؛ (قانون) میقات؛ شرط ۔ (١٤) موافقت؛ سازش ۔ (۱۵) حدود ؛ محدودیت ؛ حدوحصر؛ قیود ۔ (١٦) فصل؛ موقع؛ ہنگام ۔ (۱۷) (طب) دوران حاملگی؛ بچہ پیدا ہونے کی طبعی مدت؛ میعاد حمل ۔ (۱۸) (علم النجوم) منطقۂ البروج کا کچھ حصہ ۔ (۱۹) سال کا مقررہ دن جب کرایہ، مزدوری اور دوسرے مطالبات ادا کئے جائیں ۔ (۲۰) اُبھرے ہوئے نقوش کا تختہ ۔

Abstract term : (منطق) حد مجرّدہ ۔

Am on bad, good, familiar terms with him : اس کے ساتھ اچھے، برے یا بےتکلفی کے تعلقات ہیں ۔

Categorematic term : (منطق) حد مُواطی ۔

Collective term : (منطق) حدمجموعی ۔

Concrete term : (منطق) حدمقرون ۔

Connotive term : (منطق) حد تضمین ۔

Contradiction in terms : بیان یا الفاظ کا تناقض یا تضاد؛ تناقض ۔

For term of (one's) life : عمر بھر ۔

General term : (منطق) حد کلّی ۔

His terms are two rupees a lesson : اس کے یہاں دو روپیہ فی سبق مقرر ھے ۔

Inclusive terms : شرائط محتوی ۔

Indefinite term : (منطق) حدغیر معین ۔

In term : مقررہ میعاد میں ۔

In terms of : کسی خاص محاورے یا اصطلاح میں ۔

In the most flattering terms : نہایت تعریف کے الفاظ یا پیرائے میں ۔

Major term : (منطق) حد اکبر ۔

Middle term : (منطق) حد اوسط ۔

Minor term : (منطق) حد اصغر ۔

On or upon terms : (۱) چند شرائط پر؛ بعض شرائط پر : شرائط کے ساتھ؛ مشروط طور پر ۔ (۲) معاہدے کے ساتھ ۔

On terms : دوستانہ؛ بےتکلف؛ یارباش ۔

Outstanding term : وہ جاگیر جو معینہ مدت تك قائم رھے ۔

Relative term : (منطق) حداضافی ۔

Set terms : مقررہ یا معینہ الفاظ ۔

Singular term : (منطق) حد جُزئی ۔

Satisfied term : وہ جاگیر جو جاگیرداروں کے مرنے پر ختم ھو جائے (اگر ایسے شرائط ھوں ورنہ مقررہ مدت تك جاگیرداری قائم رھےگی) ۔

Technical term : اصطلاح علمی؛ اصطلاح فنّی ۔

They are not on speaking terms : ان کی آپس میں بات چیت نہیں ھے ۔

To bring to terms : شرائط منوا لینا ۔

To come to terms : شرائط مان لینا؛ شرائط پر راضی ھوجانا؛ راہ پر آجانا؛ دب جانا ۔

To come to terms with : قرار داد کرنا؛ سمجھوتہ کرنا ۔

To keep terms : تعلقات بحال رکھنا ۔

To make terms with : معاہدہ کرنا؛ سمجھوتہ کرنا؛ قرارداد کرنا ۔

Term : (v) [OFr. 'termer'.] (۱) (کسی خاص) نام سے یاد کرنا؛ موسوم کرنا؛ کہنا؛ نام رکھنا؛ نام دینا؛ پکارنا؛ ملقب کرنا ۔ (۲) اصطلاح میں اظہار کرنا ۔

Term attendant : (n) دیکھو Outstanding term

Term of reference : (n) موضوع تحقیق؛ دریافت طلب مسئلہ (جو فیصلے یا رپورٹ کے لئے کسی شخص یا جماعت کے سپرد کیا جائے) ۔

Term of thought : (n) قیاس فکری ۔

Term-time : (n) (۱) دورہ تحقیقی؛ یونیورسٹی یا اسکول کی مدت تعلیم ۔ (۲) عدالت کے اجلاس کا زمانہ ۔

Terma : (n) (تشریح) ٹرما؛ حدّ دماغ ۔

Termagancy : (n) شورہ پشتی؛ فسادی پن؛ شرارت؛ عادی غصہ ور ۔

Termagant : (n) [In early ME. 'Tervagant'.] (۱) (تاریخ) قرون وسطیٰ کے فرنگیوں کے خیال باطل میں مسلمانوں کا مفروضہ خدا جو شروفساد کا بانی ھے؛ اہرمن ۔ (۲) غیر متمدن شخص؛ وحشی آدمی؛ سفاك؛ ظالم آدمی؛ شرارت کرنےوالا؛ شریر؛ متکبر شخص؛ دبنگ آدمی ؛ جھگڑالو آدمی ؛ اودھم مچانے والا شخص ۔ (۳) (خصوصاً) لڑاکا عورت؛ بد مزاج یا زبان دراز عورت ۔

Termagant : (a) شورہ پشت؛ فسادی؛ جھگڑالو؛ لڑاکا(عورت)؛ پُر آشوب؛ مفسد؛ فتنہ پرور؛ سرکش؛ شورش پسند؛ فتنہ انگیز۔

Termagantish : (a) دیکھو Shrewish

Termagantly : (adv.) شورہ پشتی سے؛ فتنہ پروری کےساتھ؛ مفسدانہ؛ شرارت سے۔

Termatic : (a) (تشریح) ترمانی؛ حدّی۔

Termatic artery : (n) (تشریح) حدشریان۔

Termer : (n) (۱) (قانون) میعادی پٹہ دار۔(۲) وہ شخص جو خاص مدت تک لندن میں مقیم رہا (خواہ عدالت میں کسی کام کےلئے یا تفریح کے لئے یا کالے دھندے کےلئے)۔

Termes : (n) [mod.L.] (۱) دیمک؛ موریانہ۔(۲) دیکھو Termite

Terminability : (n) (۱) اختتام پذیری ؛ فسخ پذیری ؛ محدودیت۔ (۲) میعادی یا موقت ہونا۔

Terminable : (a) (۱) فسخ پذیر؛ قابل فسخ؛ انقضا پذیر؛ خاتمہ پذیر؛ اختتام پذیر؛ محدود؛ ختم کرنے کے لائق؛ قابل اختتام؛ قائم نہ رہنے والا؛ غیر دائمی۔ (۲) میعادی؛ موقت (جو ایک مقررہ میعاد کے بعد ختم ہوجائے)۔

Terminable annuity : (n) دیکھو Annuity

Terminable annuitant : (n) میعادی سالیانہ رکھنے والا۔

Terminableness : (n) دیکھو Terminability

Terminably : (adv.) اختتام پذیری کے طور پر؛ میعاد کے ساتھ۔

Terminal : (a) [L. 'terminalis'.] (۱) دُھرکا؛ سرے کا؛ حد کا؛ حد بتانے والا یا حد سے منسوب ؛ آخری ؛ ختم کرنے والا (حد)۔ (۲) (ریاضیات) مجمل۔ (۳) (نباتیات) (شاخ یا ٹنٹھل کے) سرے کا ؛ منتہی۔ (٤) (حیوانیات وغیرہ) سلسلے کا؛ آخری ؛ نہائی۔(٥) مدت مقررہ پر کیا جانے یا واقع ہونے والا؛ میعادی؛ میقاتی؛ ہر ایک مدت پر واقع ہونے والا۔(٦) اصطلاحی؛ میعادی؛ ایک مدت تک رہنے والا۔ (۷) ریلوے لائن کے آخیر میں واقع؛ ریلوے ٹرمنس ؛ منتہی ریلوے۔ (۸) سلسلے کا آخری ؛ مختتم؛ بنیادی؛ اساسی۔

Terminal : (n) (۱) آخری حصّہ؛ سرا؛ منتہا؛ سلسلے کے آخر میں آنے والی یا ختم ہونے والی شے، خصوصاً برقی مورچے کے دونوں پیچوں میں سے ایک پیچ؛ سرا۔(۲) (برقیات) سرا پیچ؛ منتہا پیچ۔ (۳) (ریلوے) آخری اسٹیشن؛ دھر کا اسٹیشن؛ ٹرمنس۔ (٤) (تعمیرات) آخری نشان، سرا۔ (٥) آخری علامت؛ آخری ہجا؛ آخری حرف؛ آخری لفظ۔(٦) (جمع) ریلوے کمپنی کی طرف سے مال اتارنے یا لادنے کا کرایہ ٹرمنس کے استعمال پر۔

Terminal joint : (n) مفاصل نہائی؛ آخری جوڑ۔

Terminal market : (n) کھیت کی پیداوار کےلئےخریدوفروخت کی مرکزی جگہ یا مقام۔

Terminal organ : (n) (حیوانیات، تشریح) انتہائی عضو۔

Terminal point : (n) نقطۂ اختتام۔

Terminal screw : (n) (برقیات) آخری پیچ۔

Terminal station : (n) آخری اسٹیشن۔

Terminal value : (n) مقدار مجمل۔

Terminal velocity : (n) آخری رفتار۔

Terminalia : (n) (۱) (نباتیات) جنس ہڑ (بلیلہ)۔(۲) منتہا۔

Terminalia Arjuna : (n) (نباتیات) ارجن۔

Terminalia Belerica : (n) (نباتیات) بلیلہ؛ بہیڑا۔

Terminalia chebula : (n) (نباتیات) ہلیلہ؛ ہڑ ؛ ہرڑ۔

Terminalization/-sation : (n) (حیوانیات) منتہیت۔

Terminally : (adv.) (۱) سرے کے طورپر؛ آخری حد پر؛ آخیر میں ؛ خاتمے یا حد پر۔ (۲) ہر میقات میں؛ میقاتاً۔

Terminate : (a) [L. 'terminatus'.] محدود؛ انتہائی؛ ختم شدہ ؛ حدتک لایاہوا؛ حدبنایا ہوا؛ منتہٰی؛ انتہا کو پہنچنے والا؛ جو ایک حد پر ختم ہوجائے۔

Terminate : (v) [f. L. terminat-, terminare'.] (۱) محدود کرنا ؛ حدبنانا؛ حدبندی کرنا؛ سرحد ہونا ؛ آخیر میں واقع ہونا۔ (۲) ختم کرنا یا ہونا؛ خاتمہ کرنا؛ نتیجے پر آنا یا پہنچنا؛ نتیجہ نکالنا۔

(۳) (الفاظ کا) (کسی حرف یا حرکت پر) ختم ہونا؛ (حرف یا حرکت کے لفظ کے) آخیر میں ہونا ۔ (٤) بند کرنا؛ آخیر میں آنا (وقت)؛ آخر ہونا ۔ (٥) خارج ہونا؛ برآمد ہونا؛ منتج ہونا؛ نتیجہ نکلنا یا ہونا؛ انجام ہونا یا پانا ۔

Terminate decimal : (n) (ریاضیات) اعشاریہ محدودہ ۔

Terminating : (n) مختتم ۔

Termination : (n) [L. 'terminationem'.] (۱) اختتام؛ انجام؛ خاتمہ : انتہا؛ انقضا ۔ (۲) فسخ : ختم : نتیجہ ۔ (۳) حدبندی ۔ (٤) لفظ کا آخری حرف یا رکن؛ آخر کلمہ؛ جُز: آخری کلمہء لاحقہ؛ (قواعد) آخری علامت ۔ (٥) نقطہء اختتام ۔

To bring to a termination : ختم کرنا : نتیجہ نکالنا ۔

To put a termination to : ختم کردینا ۔

Terminational : (a) (۱) آخری؛ انتہائی؛ فائنل؛ بند کرنےوالا ۔ (۲) جو کلمے کے اخر میں ہو : ہجا ، آخری کلمے سے متعلق ۔

Terminative : (a) [See Terminate v. and-Ative.] (۱) خاتمے کا : ختم کرنے والا؛ انتہائی؛ قطعی؛ آخری؛ تصفیہ کن ۔ (۲) فعل کی ابتداء اور انتہا کو ظاہر کرنے والا۔

Terminative : (n) انتہائی حالت؛ قطعی حالت ۔

Terminatively : (adv.) ختم کرتے ہوئے؛ خاتمے کے طورپر ۔

Terminator : (n) [late L.] (۱) مختتم : خاتم : جو اختتام کو پہنچائے ۔ (۲) (ہیئت) حد نورو ظلمت ؛ فاصل نوروظلمت؛ خط نوروظلمت (جو جرم سماوی کے روشن اور تاریک حصوں کو جداً کرتا ہے) ۔

Terminatory : (a) ختم کرنےوالا؛ خاتمے کا؛ انتہائی ۔

Terminer : (n) (قانون) قطعہ؛ فیصلہ؛ دیکھو Oyer ۔

Oyer and terminer : (قانون) سماعت وفیصلہ ۔

Terminism : (n) [f. L. 'terminus'.] (۱) دیکھو Nominalism ۔ (۲) (دینیات) یہ عقیدہ کہ ہر شخص کے لئے توبہ کا ایک محدود زمانہ ہوتا ہے؛ تحدید اتابت؛ (دینیات) محدودیت؛ (فلسفہ) اسمیت؛ حدیت۔

Terminist : (n) (۱) تحدید اتابت کا معتقد ۔ (۲) اسمیّت پسند؛ اسمی۔

Terminological : (a) [f. L. 'terminus'.] (تعلیمات) اصطلاحی ؛ اصطلاحیاتی : مصطلحات کے استعمال کا ۔

Terminological inexactitude : (n) (مزاحاً) غلط بیانی؛ جھوٹ ۔

Terminologically : (adv.) اصطلاحات کے نقطہء نظر سے ۔

Terminologist : (n) ماہر اصطلاحات ۔

Terminology : (n) [f.L.'terminus'.] (۱) (تعلیمات) مصطلحات؛ علمی اصطلاحات : اصطلاحات؛ علم المصطلحات کے صحیح استعمال کا علم ۔ (۲) کسی علم یا فن کی اصطلاحات؛ بیانی اصطلاحات؛ نام رکھنے کا اصول؛ اصطلاحات علمیہ ۔

Medical terminology : (طب) طبی اصطلاحات ۔

Termius : (n) [L.] (۱) (رومی اساطیر) ترمینوس؛ سرحدوں کا دیوتا؛ دیوتائے حدود (کلکی) ۔ (۲) مورتی پایہ؛ نیم قد مورت جس کے پنجے کا حصہ ایک چوکور ستون ہو ۔ (۳) مقصد؛ منزلِ مقصود؛ منتہا؛ (کبھی کبھی نقطہء آغاز کے معنی میں استعمال ہوتا ہے ۔ (٤) ریلوے کی آخری لائن؛ آخری اسٹیشن (جس کے بعد لائن ختم ہوجاتی ہے)؛ ٹرمنس؛ دھرکا اسٹیشن ۔ (٥) آخری حصہ؛ حد؛ انتہاً؛ وہ حد یا نقطہ جہاں کوئی چیز ختم ہوجاتی ہے ۔

Terminus ad quem/-ante-quem : (n) انتہا؛ نقطہء اختتام : مقصود؛ مقصد؛ منزلِ مقصود ۔

Terminus-post quem/-a quo : ابتداء؛ نقطہء آغاز؛ وہ مقام جہاں سے کوئی سفر شروع کیا جائے؛ مبداء : خط مبداء ۔

Termitarium/Termitary : (n) (حیوانیات) خانہء دیمک؛ دیمکوٹ؛ دیمک کا گھر ۔

Termite : (n) [L.'termes, termitem'.] (حیوانیات) دیمک؛ ارضیہ؛ موریانہ : سیونک ۔

Termite-proof : (n) دیمک روک؛ ایسا مکان جس میں دیمک نہ لگ سکے؛ غیر دیمکی چیز ۔

Termitic : (a) دیمکی : دیمک کا ۔

Termito - : [mod L.'Termit-'.] سابقہ بمعنی "دیمک" ۔

Termitologist : (n) دیمک کا علم رکھنے والا؛ دیمک کا مطالعہ کرنے والا؛ ماہرِ دیمکیات؛ دیمک داں۔

Termitophile : (n) (۱) دیمک پسند؛ موریانہ دوست۔ (۲) ایک کیڑا جو عام طور سے دیمک کے ساتھ اس کے گھر میں رہتا ھے۔

Termitophilous : (a) (۱) دیمک پسند کا یا اس سے متعلق۔ (۲) اس کیڑے سے متعلق جو دیمک کے گھروں میں اس کے ساتھ رہتا ھے۔

Termitorium : (n) (حیوانیات) دیمک کا گھر؛ دیمکوٹ۔

Termless : (a) (۱) بے انتہا؛ بےحدود؛ بےحد۔ (۲) بلاشرط؛ بےقید۔

Termly : (adv.) ہر میقات پر؛ میقاتاً؛ میقات کے طور پر؛ مدت معینہ کے طور پر۔

Termly : (a) (شاذ) میقاتی (جو ہر میقات پر واقع ہویا ادا کیا جائے)۔

Termolecular : (a) (کیمیا) سہ سالمی۔

Termon : (n) [Ir.] ترمون؛ (آئرلینڈ کے کلیسا میں) موقوفہ* کلیسا۔

Termor : (n) [AFr. 'termes'.] (قانون) میعادی پٹہ دار؛ حین حیاتی پٹہ دار؛ تمام عمر کا لگان دار۔

Terms : (n) (قانون) شرائط؛ (طب) ایامِ حیض؛ (ریاضیات) ارقام۔

Tern : (n)[of Norse origin.] (حیوانیات) خرشنہ : بحری ابابیل : ایک قسم کا دریائی پرند جس کا قد معمولی مرغابی سے چھوٹا مگر چونچ بڑی ہوتی ھے؛ چلچہ* دریائی۔

Tern : (n) [Fr. 'terne'.] (۱) تین کا جوڑ؛ تکڈم؛ تکڑی خصوصاً قرعہ اندازی کے تین نمبر جو اکٹھے نکل آئیں تو بڑا انعام ملتاھے؛ انعامی نمبروں کی تکڑی۔ (۲) انعام جواس طرح ہاتھ آئے؛ تکڑی کا انعام۔ (۳) دیکھو Ternate۔ (٤) تین Stanzas کا گروپ۔

Ternal : (a) تین کا؛ ثلاثی؛ سہ گانہ۔

Ternary : (a) [late L. 'ternarius'.] (۱) سہ گانہ؛ تہرا؛ ثلاثی؛ تکڑی؛ تین گنا؛ تین کا۔ (۲) (ریاضیات) ثلاثی؛ جس میں تین (مقادیر) متغیر ہوں؛ سہ متغیری۔ (۳) (کیمیا) سہ جزئی؛ (نباتیات) سہ رکنہ۔

Ternary system : (n) (تقسیم کا طریقہ) حصہ جس کے تین حصے ہوں۔

Ternate : (a) [mod. L. 'ternatus'.] (۱) (نباتیات) (پتی) جو تین چھوٹی چھوٹی پتیوں سے مرکب ہو؛ سہ رکنی؛ تین تین؛ سہ تائی۔ (۲) تین تین کا؛ تکڑی؛ جسے تین تین میں مرکب کیا گیا ہو۔ (٤) تپتیا؛ سہ برگہ۔

Ternately : (adv.) (۱) تین تین کرکے۔ (۲) سہ رکنی ترکیب سے۔

Ternatus : (a) سہ برگہ۔

Terne/Tern(e)-plate : (n) [Fr. 'terne'.] ادنیٰ درجے کا ٹین جس میں سیسے کی آمیزش زیادہ ہو؛ گھٹیا ٹین؛ تیرہ رنگ۔

Ternifolius : (a) سہ برگہ۔

Ternion : (n) [L. 'ternionem'.] (۱) (تین شخص، چیزکا) جوڑ : گروہ سہ تائی۔ (۲) کاغذ کے دستے کے تین شیٹ کا مجموعہ۔

Terotechnology : (n) انجینیئرنگ اور ٹکنالوجی کی وہ شاخ جو مشین، اس کے کل پرزے اور سازو سامان کی دیکھ بھال سے سروکار رکھتی ھے۔

Terpene : (n) [f. terp-interpentin'] (کیمیا) تارپینہ؛ ہائیڈرو کاربن کا ایک نام ($C_{10}H_{16}$)۔

Terpenylic : (n) تارپینی ایسڈ ($C_8H_{12}O_4$) -

Terpin : (n) تارپین ($C_{10}H_{18}(OH)_2$) -

Terpin hydrate : (n) تارپین ہائیڈریٹ ($C_{10}H_{18}(OH)_2H_2O$)-

Terpineol : (n) تار پینول ($C_{10}H_{17}OH$) -

Terpinol : (n) دیکھو Terpineol

Terpsichore : (n) [Gr. 'Terpsichore'.] (۱) ناچ کا گیت : (اساطیر) ناچ کی دیوی؛ رقص کی دیوی؛ قدیم یونانیوں کی ناچ کی دیوی؛ ترپس قوری؛ رقص بحیثیت فن۔ (۲) (مجازاً) رقص؛ رقاص۔

Terpsichorean : (a) (۱) رقص کی دیوی سےمتعلق؛ ترپس قور سے منسوب۔ (۲) رقاص سے متعلق؛ رقاصی۔

Terpsichorean art : (n) فن رقاصی ۔

Terra : (n) [L.] زمین؛ خاک؛ ارض؛ مٹی؛ اکثر لاطینی اور اطالوی جملوں میں مستعمل ھے ۔

Terra a terra/Terre a terre : (n) [It 'Terra terra'.] ایک قسم کا رقص؛ جست و خیز۔

Terra-alba (n) (۱) سفید مٹی ۔(۲) میگنیشیا ۔(۳) دیکھو Pipeclay ۔

Terra cariosa : (n) چونے کے پتھر کی مٹی جو مانجھنے کے کام آتی ھے؛ سنگ جلا ۔

Terra-cotta : (n) [L. 'terra cocta.'] (۱) بادامی پختہ مٹی؛ سفالینہ؛ پکائی ہوئی مٹی، سرخی مائل بادامی رنگ کی جس سے عمارتوں میں آرائشی چیزیں یا مورتیں وغیرہ بناتے ہیں ۔ (۲) اس قسم کی مٹی کا پُتلا ، مورتی ۔ (۳) سرخی مائل بادامی رنگ؛ رنگ سفالین ۔

Terra-culture : (n) زراعت ۔

Terra firma : (n) [L.] (۱) خشکی؛ خشک زمین؛ زمین (پانی سے علاحدہ)؛ قطعۂ اصلی جزیرے کےبغیر خطہ ۔ (۲) جنوبی امریکا کا شمالی ساحلی علاقہ؛ نیز تنگۂ پناما ۔

Terra incognita : (n) [L.] (۱) (جغرافیہ) نامعلوم خطّہ؛ نامعلوم ملک؛ نئی سر زمین : نیا خطہ (جس کی جغرافیائی تحقیقات نہیں ہوئی ہو) ۔ (۲) (مجازاً) نیا میدان ( غورو فکر یا علمی تحقیقات کا)۔

Terra japonica : (n) [mod. L.] جاپانی مٹی؛ گلِ جاپانی؛ ایک قسم کی مٹی جو چمڑا رنگنے وغیرہ میں کام آتی ھے ۔

Terra merita : (a) (۱) ہلدی ۔ (۲) دیکھو Turmeric ۔

Terra-rosa : (n) (ارضیات) سرخ مٹی؛ گلابی مٹی ۔

Terra verda/-verde : (n) سبز مٹی یا ہری مٹی جسے رنگ کے طور پر استعمال کیا جاتا ھے ۔

Terrace : (n) [Fr.] (۱) (ارضیات) مرتفع؛ عقبہ؛ اونچی کھلی ہوئی ہموار جگہ؛ ڈھلوان مقام جو مسطح کرلیا گیا ہو؛ ڈھلوان چبوترہ ۔ (۲) (طبقات، جغرافیہ) ساحل مرتفع؛ سمندر کا بلند کنارہ؛ ازاً؛ سطح مرتفع ۔ (۳) (تعمیرات) مکانوں کی قطار جو پہاڑی پر یا سڑک سے بلندی پر واقع ہو ۔ (٤) سڑکوں کے نام کا جز ؛ تیریس ۔(٥) (تعمیرات) شرفہ؛ مہتابی؛ ایوان ۔ (٦) (تعمیرات) چبوترہ ۔

Terrace : (v) [Fr. 'terrasser'.] (۱) چبوترہ بنانا یا نکالنا؛ ایوان دار کرنا ۔(۲) مرتفع سطح بنانا؛ مہتابی بنانا ۔

Terrace : (a) چبوترے سے متعلق؛ ارض مرتفع کا یا اس سے متعلق؛ ایوانی؛ مہتابی سے متعلق ۔

Terrace-cultivation : (n) (زراعت) پہاڑی کے اطراف میں بلند مقام پر کاشتکاری۔

Terrace-epoch : (n) (ارضیات) وہ عہد یا زمانہ جب شمالی امریکا کی ندی کے کنارے مرتفع بنائے گئے ۔

Terrace house/Terraced- : (n) مشترکہ دیوار کے ذریعے بنائے ہوئے گھروں کی ایک قطار ۔

Terraced : (a) (تعمیرات) پختہ چھت؛ کھلی مرتفع سطح کے ساتھ تعمیر کیا ہوا؛ چبوترے کے ساتھ بنایا ہوا۔

Terraced jack arch : (تعمیرات) مسطح کمانچہ ۔

Terraced roof : (n) کھلی مسطح چھت (جیسی ہندوستان کے مکانوں میں ہوتی ھے)۔

Terraceous : (a) خاکی؛ زمینی؛ ارضی ۔

Terracer : (n) (۱) ڈھلوان چبوترہ یا کشادہ نالا بنانے والی مشین ۔(۲) بلند مسطح جگہ بنانے والی مشین ۔

Terraciform : (a) (۱) ارض مرتفع کی طرح کا ۔(۲) چبوترہ نما ۔

Terracing : (n) (۱) مہتابی بنانا؛ چبوترہ بنانا ۔(۲) ارض مرتفع کی بناوٹ، ساخت ۔

Terrachina : (n) دیکھو Chian earth

Terrae filius : (n) [L] (۱) ادنیٰ خاندان کا آدمی؛ وہ آدمی جس کے باپ ماں کا کوئی پتا نہ ہو ۔ (۲) پہلے آکسفورڈ یونیورسٹی کے خوش بیان مقرر، خطیب کے لئے مستعمل تھا جو عوام کے سامنے مزاحیہ اور ہجو آمیز نکتہ چینی اپنی تقریر میں کیا کرتے تھے ۔

Terrain : (n) [Fr.] (۱) (جغرافیہ طبعی) قطعہء زمین؛ خطہ ۔ (۲) (فن جنگ) (موقع کی) زمین ۔ (۳) (ارضیات) چٹان کا سلسلہ؛ طبقات الارضی زیر تقسیم؛ تشکیل؛ تشکیلات ۔

Terrain : (n) قطعہء زمین کا یا اس سے متعلق؛ زمینی؛ ارضی ۔

Terramare : (n) [It. 'terramara'.] (۱) جنوبی یورپ کی قبل تاریخ زمانے کی مٹی کی تہ جس میں ہڈیاں ، کوڑیاں وغیرہ ملی ہوتی تھیں؛ کوڑیا مٹی ۔ (۲) ہڈیوں وغیرہ کے باقیات کی قسم جو زمین میں دبی ہوئی پائی جاتی ہے اور کھاد کے کام آتی ہے؛ استخوانی کھاد ؛ باڑ کھاد ۔

Terraneous : (a) [f. L. 'terraneus'.] (۱) زمینی؛ خاکی؛ ارضی ۔ (۲) (نباتیات) زمینی نبات؛ وہ نباتات جو صرف خشکی پر اگتی ہوں؛ بری (نباتات) ۔

Terrapin : (n) [of Algonquin origin] (۱) شمالی امریکا کا ایک قسم کا کچھوا جو ندی میں رہتا ہے؛ تراپین؛ ہیرا پشت کچھوا؛ قسم کچھوا ۔ (۲) ایک قسم کا کچھوا جس کا گوشت عمدہ غذا سمجھاجاتا ہے؛ اس کچھوے کا گوشت ۔

Diamond back terrapin : ہیرا پشت کچھوا ۔

Red-bellied terrapin : سرخ پیٹ والا کچھوا ۔

Yellow-bellied terrapin : زرد پیٹ والا کچھوا ۔

Terraqueous : (a) [f. L. terra+ -Aqueous] (۱) (ارضیات) خاک آبی ؛ برّ بحری ؛ (زمین کی صفت) جو پانی اور خشکی دونوں پر مشتمل ہے؛ زمینی و دریائی ۔ (۲) زمین پر اور پانی میں رہنے والا (مثلاً پودا)؛ زمین پر اور پانی پر پھیلنے والا ۔

Terrarium : (n) (حیوانیات) تھل گھر؛ ارضی جانوروں کا گھر ۔

Terrazzo : (n) [It.] مرمرنما موزائک ۔

Terre-tenant : (n) [AFr. 'terre tenaunt'.] (قانون) وہ شخص جو زمین پر حقیقتاً قابض ہے؛ زمین کا دخیل کار؛ مستاجر زمین ۔

Terre-verte : (n) [Fr. 'terre verte'.] سبز مٹی؛ نرم سبز مٹی ۔

Terremotive : (a) (ارضیات) زلزالی؛ محرکہء ارضی ۔

Terrene : (a) [L. 'terrenus'.] (۱) زمینی؛ ارضی ؛ خاکی؛ برّی؛ دنیاوی ۔ (۲) زمین پر واقع ہونےوالا ۔ (۳) دیکھو Terrestrial ۔

Terrene : (n) (۱) زمین؛ ارض ۔ (۲) دنیا؛ سطحِ زمین؛ فرشِ زمین؛ علاقہ ۔

Terrenely : (adv.) سطح زمین کے طور پر؛ بطور دنیاوی ۔

Terrenness : (n) (شاذ) زمین کا ہونا؛ سطحِ ارض کا ہونا ۔

Terreno : (n) [L.'terrenum'.] وہ طبقہ جو ہم سطح زمین ہے؛ دیوان خانہ؛ بیٹھک؛ نشست کا کمرہ؛ منزل زیریں۔

Terreous : (a) زمینی؛ ارضی ۔

Terreplein : (n) [Fr. f. terre+ -plein.] (جنگی) دمدموں کے عقب میں مسطح زمین جس پر توپ جمائی جاتی ہے؛ توپ چبوترہ ۔

Terrestrial : (a) [f. L.'terrestrist' +-AL.] (۱) دنیاوی ؛ زمینی ؛ ارضی؛ دنیا کے متعلق ؛ ارضی (خصوصاً فلکی کے مقابلے میں)؛ کرہء ارض یا زمین کا ۔ (۲) دنیاوی؛ عالم سفلی کا ۔ (۳) برّی؛ خشکی کا ۔ (٤) (حیوانیات) (آبی یا دریائی کے مقابلے میں) خشکی کا؛ برّی ۔ (۵) (طبعی تاریخ) زمین پر واقع ہونے والا ۔ (٦) (نباتیات) مٹی میں بڑھنے والی۔

Terrestrial : (n) (۱) زمین کا باشندہ؛ خاکی؛ آدمی؛ ساکنِ زمین ۔ (۲) (جمع میں) زمینی جانور ۔

Terrestrial animals : (n) جانوران ارضی؛ حیوانات زمینی ۔

Terrestrial circle (n) (جغرافیہ) دائرہء ارضی ۔

Terrestrial claim : (n) دعویٰ ارضی ۔

Terrestrial equator : (n) (جغرافیہ) خطِ استواء ۔

Terrestrial eyepiece : (n) (بصریات) ارضی چشمہ ۔

Terrestrial globe : (n) کرہء ارض ؛ کرہء ارض کا نمونہ ؛ کرہء زمین؛ کرہء خاکی ۔

Terrestrial interests : (n) کرہء ارض کے مفادات ۔

Terrestrial latitude : (n) (جغرافیہ) عرض البلد ۔

Terrestrial longitude : (n) (جغرافیہ) طول البلد ۔

**Terrestrial magnetism : (n)** (الیکٹرک انجینیئرنگ) ارضی مقناطیسیت؛ کرۂ ارض کی مقناطیسی کشش ۔

**Terrestrial meridian : (n)** (جغرافیہ) ارضی نصف النہار ۔

**Terrestrial poles : (n)** (جغرافیہ) قطبین ارضی ۔

**Terrestrial radiation : (n)** ارضی اشعاع (شعاع ریزی) ۔

**Terrestrial telescope : (n)** (بصریات) ارضی دوربین ۔

**Terrestrially : (adv.)** دنیاوی طور پر ؛ ارضی یا بری طریق پر ۔

**Terret/Territ : (n) [OFr. 'toret'.]** (۱) گول حلقہ؛ (گاڑی کے گھوڑے کی) زین کا حلقہ جس میں سے باگ گزرتی ہے ۔(۲) کتے کی گردن کا قلدون (رنگ، حلقہ) ۔

**Terreted (a)** حلقہ دار؛ زنجیر دار؛ زین میں حلقہ لگایا ہوا ۔

**Terrible : (a) [L.'terribilis'.]** (۱)وحشت ناک؛ خوفناک؛ ہولناک؛ ترسناک؛ مہیب؛ مخوف ۔ (۲) نہایت شدید؛ سخت متشدد ؛ سخت گیر ؛ جابر ؛ بےدرد ۔ (۳) (بول چال) سخت بلاکا؛ انتہائی بلاکا؛ بہت بڑا؛ بہت زیادہ؛ بے حد؛ بے شمار ۔

**Terrible : (n)** (خصوصاً جمع میں) مخوف شخص یا چیز؛ خوفناک آدمی یا شے ۔

A terrible bore : بلا کا مغز چٹ ۔

**Terrible : (adv.)** مہیبانہ؛ بطور ترسناک ۔

**Terribleness : (n)** (۱) ترسناکی؛ وحشت ناکی؛ وحشت انگیزی ۔ (۲) شدت زیادتی ۔

**Terribly : (adv.)** (۱) وحشت انگیز طور پر ؛ ہولناکی کے ساتھ ۔ (۲) بہت شدت سے؛ زیادتی کے ساتھ ۔ (۳) (بول چال) بہت ۔

**Terricole : (a) [L.'terricola'.]** (۱) (نباتیات) زمین پر بڑھنے والا ۔ (۲) (حیوانیات) زمین پر رہنے والا (جانور)؛ زمینی ۔

**Terricole (n):** (۱) زمین پر رہنےوالا جانور ۔(۲) زمینی کیڑا؛ خاکی خراطین ۔

**Terricoline : (a)** زمین پر یا زمین کے اندر رہنے والا؛ زمینی (کیڑا وغیرہ) خصوصاً کیچوے کی قسم کا ؛ خراطینی۔

**Terricolous : (a) [f. as prec. + OUS.]** دیکھو Terricoline

**Terrier : (n) [med. L. 'terrarius'.]** (تاریخ) خسرہ (رجسٹر) جس میں زمینوں کی حدود وغیرہ تحریر ہوتی ہیں؛ ایک کتاب جس میں جائداد، اس کا رقبہ، حدود وغیرہ درج ہوتے تھے؛ فہرست اشیاء؛ فہرست جائداد؛ (جاگیردار کا) کھاتہ یا کھتونی جس میں کاشتکاروں اور پٹہ داروں کا حساب درج ہوتا ہے ۔

**Terrier : (n) [Fr.]** (۱) سگ ٹیریر؛ ایک قسم کا ولایتی کتا جو پنجوں سے مٹی کھودتا ہے؛ بوگیر؛ ایک قسم کا ہوشیار اور تیز کتا جو لومڑی وغیرہ کا پتہ چلاتا ہے ۔ (۲) مقامی علاقے کا ذومعنی اصطلاحی نام ۔

Black and tan terrier/Short or smooth-haired terrier : چھوٹے بال والے ٹیریر کی قسم ۔

Bull terrier/Fox - : چھوٹے بالوں والے ٹیریر کی قسمیں۔

Irish, long or rough-haired, Scotch, Skye, Yorkshire terrier : سخت بالوں والے ٹیریر کی قسمیں ۔

**Terrific : (a) [L. 'terrificus'.]** (۱) دہشت انگیز : ہولناک : ترسناک : مخوف : مہیب : فوق العادت ۔ (۲) قیامت کا؛ بلا کا شدید؛ عظیم ۔ (۳) عظیم الشان؛ شاندار؛ پرتکلف؛ گراں قدر؛ حیرت خیز ۔ (٤) عجیب وغریب؛ طرفہ؛ تعجب انگیز ۔

**Terrific explosion : (v)** انفجار مہیب ۔

**Terrific spectacle : (n)** ہولناک منظر؛ منظرۂ مخوف ۔

**Terrifically : (adv.)** مہیبانہ؛ دہشت انگیزی کے ساتھ؛ خوفناک طور پر ۔

**Terrificly : (adv.)** شاندار طور پر؛ گراں قدری سے؛ غیر معمولی طور پر ۔

**Terrificness : (n)** دہشت انگیزی؛ خوفناکی؛ ہولناکی؛ ترسناکی۔

**Terrify : (v) [L. 'terrificare'.]** (۱) دہشت پیدا کرنا؛ شدت سے خوف زدہ کرنا ؛ ہولا دینا ؛ خوف دلانا ۔ (۲) ستانا ؛ آزردہ کرنا ؛ سخت اذیت دینا ؛ دق کرنا ؛ پریشان کرنا؛ ناک میں دم کرنا ۔ (۳) غصہ دلانا ؛ برافروختہ کرنا ۔

**Terrigenous : (a) [f. L. 'terrigenus'.]** (شاذ) زمین آفریدہ؛ خاک زاد؛ جو زمین سے پیدا ہواہو ۔

**Terrigenous metals : (n)** مٹی میں ملی ہوئی دھاتیں مثلاً الومینیم۔

**Terrine : (n) [Original form of Tureen.]** قفلی؛ پیالہ: مٹی کا برتن جس میں کھانے کی کوئی چیز رکھ کر بیچتے ہیں (مثلاً نمش کا پیالہ یا کھیرکا پیالہ)۔

**Territorial : (a) [late L. 'territorialis'.]** (۱) زمینی؛ ارضی: ملکی ؛ محلی ؛ وطنی ؛ داخلی ؛ علاقائی۔ (۲) قلمرو یا ملک محروسہ کا؛ ایک ناحیہ سے محدود۔ (۳) مقامی علاقے یا صوبے سے مختص یا محدود ؛ مخصوص علاقے سے متعلق۔ (٤) (امریکا) ولایات متحدہ امریکا کے کسی صوبے کا ۔ (٥) (کلیسائی اصطلاح) ملکی؛ دیوانی؛ جس میں ملکی حکومت کا دینی و دنیوی اقتدار مسلم ہو ۔ (٦) علاقہ داری؛ علاقائی ۔ (۷) جاگیرداری سے متعلق؛ زمینی جائداد سے متعلق۔

**Territorial : (n)** علاقائی فوج کا ایک فرد یا سپاہی؛ وطنی فوج کا رکن۔

The right was strictly territorial : یہ حق قطعی طور پر اسی علاقے میں محدود تھا۔

**Territorial army/-force : (n)** وطنی فوج ؛ رضاکاروں کی فوج جو انگلستان کے صوبوں میں قدیم شہری فوج (Militia) کی جگہ بھرتی کی جاتی ھے اور ملک کی حفاظت میں معمولی فوج کی مدد کرتی ھے۔

**Territorial law : (n)** علاقائی قانون۔

**Territorial limits : (n)** (جغرافیہ) علاقائی حدود۔

**Territorial possessions : (n)** مقبوضات ملکی۔

**Territorial reserve : (n)** علاقائی فوج؛ وہ مخصوص فوج جو کسی خطے یا علاقے کے لئے ریزرو ہو۔

**Territorial system : (n)** نظام علاقہ داری؛ نظام مُلکی؛ نظام دیوانی جس میں ملکی حکومت دینی و دنیوی اقتدار اعلیٰ رکھتی ہو۔

**Territorial waters : (n)** (سیاسیات) ملکی سمندر؛ علاقائی سمندر۔

**Territorialism : (n)** (۱) نظام علاقہ داری؛ طریقۂ ارباب و رعیتی؛ ملکیت؛ نظام ملکی کا نظریہ یا اصول؛ ملکی حکومت کے دینی و دنیوی اقتدار کا نظریہ یا اصول ۔ (۲) علاقہ کے فرماں روا کو اختیارات کامل کی تفویض ؛ جاگیر داری ۔ (۳) علاقائی بنیاد پر فوج کی تنظیم۔

**Territorialist : (n)** ملکی نظام کے نظریہ کا حامی؛ ملکیت پسند؛ نظام علاقہ داری کا حامی۔

**Territoriality : (n)** علاقائی صفت؛ علاقائیت: علاقائی حالت: داخلی حیثیت؛ علاقائی حیثیت ؛ ملکی حیثیت۔

**Territorialization : (n)** علاقائی بنانے کا عمل: کسی ایک خطے سے محدود کرنا: ملک محروسہ میں داخل کرنے کا عمل۔

**Territorialize : (v)** (۱) (ملک کو) نئے علاقوں کے الحاق سے توسیع دینا: علاقائی بنانا ۔ (۲) ملک محروسہ میں داخل کرنا؛ مقبوضات میں شامل کرنا؛ اپنے صوبے کا ایک صوبہ بنا لینا: کسی ایک خطے سے محدود کردینا ۔

**Territorially : (adv.)** علاقے کے لحاظ سے؛ مقبوضات ملکی کے نقطۂ نظر سے؛ ملکی تقسیم کے لحاظ سے ۔

**Territory : (n) [L. 'territorium'.]** (۱) قلمرو؛ عمل داری : ملک محروسہ ؛ سلطنت یا ریاست؛ جو کسی بادشاہ یا حکومت کے زیرنگیں ہو؛ جغرافیائی علاقہ جو کسی سیاسی اقتدار کے ماتحت ہو ۔ (۲) زمین کا وسیع قطعہ؛ علاقہ؛ کشور؛ ملک؛ صوبہ؛ سر زمین؛ ناحیہ؛ منطقہ ۔ (۳) (امریکا) صوبہ جسے ریاست کے پورے حقوق حاصل نہ ہوں ۔ (٤) (تجارت) تجارتی ایجنٹ کا حلقہ؛ (امریکا) وہ ضلع جس میں تجارتی ایجنٹ، دلال کاروبار کرتا ھے (نمونے دکھا کر فرمائشیں (آرڈر) حاصل کرتا ھے) ۔ (٥) فٹ بال، ہاکی کے میدان کا نصف حصہ جو ایک ٹیم کے لئے مخصوص ہو ۔ (٦) (مجازاً) سائنس، صنعت، جماعت، الفاظ وغیرہ کی دنیا یا علاقہ؛ علم کا حلقہ یا علاقہ ۔ (۷) (قانون اسکاتستان) عدالتی اختیار کا حلقہ؛ عدالتی دائرۂ اختیار ۔ (۸) (حیوانیات) زمین کا وہ علاقہ جو جانوروں کے گروہ کے قبضے میں ہو ۔

**Terror : (n) [L. 'terrorem'.]** (۱) شدید خوف؛ دہشت؛ ہیبت؛ ہول؛ رعب؛ جلال؛ اندیشہ؛ خطرہ ۔ (۲) وہ چیز یا شخص جس سے دہشت پیدا ہو؛ باعث دہشت؛ ہوّا؛ خوف کی وجہ ۔ (۳) (بول چال) شریر، تکلیف دہ بچہ وغیرہ؛ شیطان؛ موذی؛ خوف دلانے والی شے ۔

King of terrors : (تورات) موت ؛ ملک الموت ؛ عزرائیل۔

Red Terror : انقلابیوں کا عہد خونریزی۔

Reign of terror/-the terror : انقلاب فرانس میں سنہ ۹۴-۱۷۹۳ء کا زمانہ؛ ایام خونیں؛ (مجازاً) اسی قسم کا عہد خونریزی جس میں عوام پر موت کا خوف طاری رہتاتھا۔

Was a terror to evildoers : بدکار لوگ اس کے نام سے کانپ جاتےتھے، لرزتےتھے۔

White terror : رجعت پسندوں یا رجعتیوں کا عہد خونریزی۔

Terror-striken/Terrorstruck : (n) ہیبت زدہ؛ دہشت زدہ؛ خوفزدہ۔

Terrorific : (a) وحشت انگیز ؛ ہول انگیز؛ ہولناک ؛ ہراسناک۔

Terrorism : (n) [Fr. 'terrorisme'] (۱) دہشت کا ایک طریقہ؛ حکومت ارعاب وتہدید؛ خوف وہراس کی حکومت ۔ (۲) دہشت پسندی؛ تخویف پسندیدی؛ تخویفی طریقہ یا اصول ۔ (۳) خوف گردی۔

Terrorist : (n) [Fr. 'terroriste'.] (۱) تخویف پسند؛ دہشت پسند جو حکومت یا اہل ملک کو دہشت انگیز طریقوں سے مرعوب یا مغلوب کرتا ہو یا ان طریقوں کا حامی ہو ۔ (۲) طرفدار ارعاب و تہدید ؛ طرفدار حکومت ارعاب و تہدید ۔ (۳) خصوصاً انقلاب فرانس میں فرقہ' جیکوبی کا فرد؛ جیکوبی ۔ (۳) روس کا انقلاب پسند ۔ (٤) دہشت انگیز خبریں پھیلانے والا ۔

Terroristic/-al : (a) دہشت پرستانہ؛ تخویف پسندانہ ۔

Terrorization : (n) : (۱) تخویف؛ خوف زدہ کرنا یا کیا جانا۔ (۲) تخویفی طریقوں کا استعمال ۔

Terrorize : (v) (۱) تخویفی طریقوں سے مرعوب کرنا؛ تہدید و ارعاب کے ساتھ کام انجام دینا ۔ (۲) ڈرا دھمکا کر کام لینا؛ خوف زدہ کرنا؛ ڈرانا؛ خوف دلانا ۔ (۳) تہدید ، رعب و داب کے ساتھ حکومت کرنا؛ ڈرانے دھمکانے کا طریقہ اختیار کرنا ۔

Terrorless : (a) بغیر دہشت کے؛ بےخوف وہراس ۔

Terrorsome : (a) وحشت ناک؛ ترسناک؛ موحش۔

Terry : (n) [Origin obsc.] ادنی قسم کا اونی کپڑا جس کے گھونگر کاٹے نہ گئے ہوں؛ کھیس؛ گرہ دار مخمل؛ روئیں دار کپڑا ۔

Terry : (a) روئیں دار کپڑے سےمتعلق؛ گرہ دار مخمل سے متعلق۔

Terry cloth : (n) ملائم، نرم روئیں دار کپڑا ۔

Terry fabric : (n) روئیں دار کپڑا ۔

Terry velvet : (n) گرہ دار مخمل۔

Terse : (a) [L. 'tersus'.] (۱) مختصر اورجامع؛ قَل و دل؛ گٹھی ہوئی تحریر وتقریر وغیرہ ۔ (۲) (نباتیات) بےشاخ وبرگ ۔

Tersely : (adv.) اختصار اور جامعیت کے ساتھ؛ ایجاز سے ۔

Terseness : (n) اختصار اور جامعیت؛ ایجاز ۔

Tertia : (n) [altered f. Tercio.] دیکھو Tercio

Tertial : (a) (طیوریات) تیسری قطار کے پَر سے متعلق۔

Tertial : (n) (طیوریات) تیسری قطار کا پَر؛ سوم پَر؛ سوم درجہ پَر؛ پَر ثالث۔

Tertian : (a) [late ME. in fever 'terciane', 'or terciane'.] (۱) (مرضیات) (بخار) باری کا؛ ایک دن بیچ ہونے والا؛ (بخاروغیرہ) ثلاثی ؛ تیسرے دن کا ۔ (۲) (موسیقی) اوسط سُر کے لئے مستعمل ہے؛ صدائے متوسط کا ۔ (۳) یسوعی جو آزمائش یا امتحان کی تیسری منزل میں ہو (اس موقع کےلئے بھی استعمال ہوتا ہے)۔

Tertian : (n) باری کا بخار؛ ہر تیسرے دن کا بخار ۔

Tertian ague/-fever : (n) (۱) باری کا جاڑا بخار ۔ (۲) آرگن (باجے) کا ایک پردا ۔

Tertian father : (n) یسوعی جو آزمائش یا امتحان کی تیسری منزل میں ہے ۔

Tertian ship : (n) یسوعی کی تربیت یا امتحان کی تیسری منزل۔

Tertiary : ( [f. L.'tertiarius'.] (۱) تیسرے درجے کا؛ تیسرے نمبر کا؛ ثالث؛ ثلاثی؛ سہ گانہ ۔ (۲) (کیمیا)

امونیا سے متعلق جو الکحل سے تین ہائیڈروجن ایٹم کے بدلنے سے بنتا ہے ۔ (۳) (ارضیات) تیسرا سلسلہ بتانے والا (زمین کی ساخت کا)؛ تیسرے ارض عہد کے متعلق؛ نوحیاتی ۔ (٤) دو ثانوی رنگ کے اشتراک سے بنے ہوئے رنگ کےلئے بھی مستعمل ہے ۔ (٥) (مرضیات) دورہ٭ سوم؛ آتشک کے تیسرے یا آخری مرحلے سے متعلق ۔ (٦) تیسرے درجے کے پادری سے متعلق ۔ (۷) (طیوریات) (طیور کے اڑنے کے پروں کی) تیسری قطار کا ۔ (۸) سوم قطاری (پَر) ۔

Tertiary : (n) (۱) تیسرے درجے کا پادری یا راہب ۔ (۲) (ارضیات) دور ثالث؛ تیسرا جگ (زمین کی ساخت کا) ۔ (۳) (طیور جمع میں) طیور کے اڑنے کے پَروں کی تیسری قطار؛ دُم کا پورا پَر ۔ (٤) (مرضیات) آتشک کا تیسرا مرحلہ ۔ (٥) (نقاش) ثلاثی رنگ؛ تیسرے درجے کا رنگ؛ دو ثانوی رنگوں کا آمیزہ٭ رنگ ۔

Tertiary age : (n) (ارضیات) دور سومین ۔

Tertiary alcohol : (n) ثلاثی الکحل ۔

Tertiary alloy : (n) سگانہ بھرت ۔

Tertiary qualities : (n) (فلسفہ) کوائف ثالثہ ۔

Tertio : دیکھو Primo

Tertium quid : (n) [L.] تیسری چیز؛ شےِ ثالث؛ خصوصاً روح اور مادے کے درمیان یا بین الضدین کوئی چیز؛ مابین الضدین ۔

Tertius : (a) [L.] (۱) (اسکول میں) (ایک نام کے لڑکوں میں سے) تیسرا : ثالث ۔ (۲) (تاریخ) ثالث ۔

Tertius gaudens : (n) ثالث دانا؛ جو دو اشخاص کے جھگڑے میں خود فائدہ اٹھائے ۔

Teru-tero : (n) [From its noisy cry.] جنوبی امریکا کا ہُد ہُد ۔

Tervalent : (a) (کیمیا) سہ گرفتہ؛ تگرفتا ۔

Terylene : (n) ٹیریلین ۔

Terza rima : (n) [It.] (۱) سہ قافیہ ترتیب (مثلث کی) جس میں قافیوں کی ترتیب یہ ہوتی ہے (ا ب ا؛ ب ج ب؛ ج د ج) ۔ (۲) سہ قافیہ مثلث ۔

Tesla : (n) امریکی ماہر برقیات کا نام نیکولاٹسلا (NikolaTesla) جو سنہ ۱۸۵۷ء میں پیدا ہوا تھا ۔

Tesla coil : (n) ٹسلا کائل؛ ٹسلا لچھا؛ ایک قسم کا امالی لچھا؛ (برقیات) لچھا جو بہت زیادہ ارتعاش کی متبادل رو پیدا کرتا ہو ۔

Tesla tube : (n) وہ ٹیوب جو Tesla coil کے قریب رکھنے سے روشن ہوتا ہے ۔

Tessare-/Tesseara- : [Gr.] سابقہ بمعنی "چار" ۔

Tessareglot : (a) چار زبانوں سے متعلق؛ چار زبانوں کا ۔

Tessella : (n) [L.dim. of Tessera.] (تعمیرات) پچی؛ ربع نما چھوٹا ٹکڑا؛ چہار ضلعی ۔

Tessellar : (a) چوپڑ کا ۔

Tessellate : (v) [med. L. 'tessellare'.] (۱) موزیک بنانا؛ موزیک سے آراستہ کرنا ۔ (۲) چارخانہ بنانا؛ چوپڑ بنانا ۔ (۳) موزیک میں اپنی جگہ رکھنا؛ موزیک بنانے کےلئے ملانا ۔

Tessellate : (a) (۱) چارخانہ دار؛ چوپڑ کا ۔ (۲) (نباتیات و حیوانیات) باقاعدہ شطرنجی وضع کا؛ چارخانہ دار؛ خانہ بخانہ ۔ (۳) موزیک سے آراستہ کیا ہوا؛ موزائیکی ۔

Tessellated : (a) [f. L. 'tessellatus'.] دیکھو Tessellate

Tessellated pavement : (n) چوپڑ کا فرش ۔

Tessellation : (n) (۱) مفروش سازی؛ پچی کاری ۔ (۲) موزیک کاری؛ چوپڑ کا فرش؛ چوپڑ کا کام ۔

Tessellite : (n) (معدنیات) Apophyllite کی ایک قسم ۔

Tessera : (n) [L.] (۱) (قدیم روم) لکڑی، ہڈی، ہاتھی دانت وغیرہ کے مکعب ٹکڑے جو مختلف کاموں کے لئے استعمال ہوتے تھے (مثلاً غیر سرکاری سکّے، ٹوکن وغیرہ کے طور پر) ۔ (۲) (مجازاً) لفظ یا الفاظ جن سے ایک جماعت کا نصب العین ظاہر ہو؛ امتیازی نشان، علامت پیرول؛ لفظ شناخت ۔ (۳) شیشے، پتھر وغیرہ کا ٹکڑا جو پچی کاری میں استعمال ہوتا ہے؛ مربع نما ٹکڑا ۔ (٤) (مجازاً) چوپہلو کا کوئی ضلع جس میں ایک سطح متقاطع لکیر کے ذریعے منقسم

ھو ۔ (٥) (حیوانیات) Armadillo کے قشریوں کا اوپری خول ۔ (٦) (تعمیرات) پچی ۔

**Tesseral : (a)** (١) مربع نما ٹکڑوں کا ؛ مکعبی ۔ (٢) بلور شناسی؛ متقارن ۔ (٣) (ریاضیات) کروی سطح کے ٹکڑوں سے متعلق ۔

**Tesseral system : (n)** (قلمیات) مکعبی نظام ۔

**Tessular : (a)** مکعبی؛ مربع نما ٹکڑوں کا؛ مربع نما شکل کا ۔

**Test : (n) [L.'testum'.]** (١) آزمائش؛ امتحان؛ جانچ ۔ (٢) وہ اسباب یا ذرائع جن سے آزمائش کی جائے؛ معیار؛ کسوٹی؛ جانچ کا اصول ۔ (٣) کسی چیز کو قبول یا رد کرنے کی بنا، شرط ، معیار ۔ (٤) (کیمیا) کوئی عامل کیمیاوی جس کے ملانے سے دوسرے مرکب کے اجزاء کا پتا چل سکے؛ کاشف ؛ مُعرِّف ۔ (٥) متحرک داسا جس پر بھٹی میں چاندی اور سیسہ الگ کرتے ہیں ۔ (٦) (حیوانیات) صدفہ ؛ خول ؛ غلاف ؛ قشرہ ۔ (٧) ( نباتیات ) قشر تخم ؛ غلاف ۔ (٨) کھریا ؛ کٹھالی (سونے، چاندی کو تاؤ دینے کی) ۔ (٩) کرکٹ Test-match کا مخفف ۔ (١٠) (خرد بینیات اسکوپ) جانچنے کی چیز ۔ (١١) یقین دہانی کی قسم ۔ (١٢) ہائیڈروکاربن کے نقطہء اشتعال کو جانچنے کا آلہ ۔

**To bring or put to the test/To hear or stand the test :** آزمانا ؛ آزمائش کرنا؛ امتحان لینا؛ امتحان میں کامیاب ہونا؛ آزمائش میں پورا اترنا؛ جانچ میں کامیاب ہونا ۔

**To take the test :** امتحان لینا؛ جانچنا ۔

**Test : (n) [L. 'testa'.]** (حیوانیات) بعض جانوروں کا سخت خول؛ قشر؛ صدفہ ۔

**Test : (v) [L. 'testari', f. 'testis'.]** (قانون انگریزی) کسی حکم نامے کے آخری حصے پر (جس میں منتخب شدہ آدمی کا نام ہوتا ہے) تاریخ کے ساتھ دستخط کرنا ۔

**Test : (v) [f. TEST, (n)]** (١) جانچنا؛ پرکھنا؛ آزمانا؛ کسنا (آدمی، شے یا قابلیت وغیرہ کو )؛ امتحان لینا ۔ (٢) سخت امتحان لینا؛ بہت بوجھ ڈالنا (قوت برداشت وغیرہ پر) ۔ (٣) سودھنا؛ صاف کرنا ( دھات کو ) ؛ کسوٹی پر کسنا؛ آنکنا ۔ (٤) (کیمیا) کاشف کے ذریعے امتحان کرنا؛ اجزاء معلوم کرنا ۔ (٥) تصفیہ کرنا؛ معائنہ کرنا؛ آزمائش کے لائق قرار دینا ؛ آزمائش کرنا؛تجربہ کرنا؛ ابتلا میں ڈالنا؛ مصیبت میں ڈالنا ۔

**Test-bed : (n)** ایک قسم کا ڈھانچہ/بنیاد جس پر ہوائی جہاز کے انجن کو رکھ کر جانچا جاتا ہے ۔

**Test case : (n)** (قانون) آزمائشی مقدمہ جس سے کسی اصول کو طے کرنا یا آزمانا مقصود ہو ۔

**Test charge : (n)** (برقیات) امتحانی بار؛ آزمائشی بار ۔

**Test chart : (n)** (طب) نقشہء امتحان طبی ۔

**Test check : (n)** آڈٹ (جانچ) کرنے کا ایک طریقہ جو انتخابی اور با اصول نظیر پر مبنی ہو ۔

**Test check : (v)** ٹیسٹ چیک کے ذریعے جانچنا ۔

**Test-fire : (v)** آزمائشی فائرنگ کرنا؛ تجرباتی فائرنگ ۔

**Test flight : (n)** (ہوائی جہاز کی) آزمائشی اڑان؛ تجرباتی اُڑان؛ وہ اڑان جو ہوائی جہاز کو جانچنے کے لئے ہو ۔

**Test-fly : (v)** (ہوائی جہاز) تجرباتی اڑان کرنا؛ تجربہ کے طور پر ہوائی جہاز کو اڑانا ۔

**Test-frame : (n)** لوہے کا فریم جس میں کٹھالی رکھی جاتی ہے ۔

**Test-furnace : (n)** ایک قسم کی بھٹی جس میں بھرت دار چاندی صاف کی جاتی ہے ۔

**Test-glass : (n)** (کیمیا) امتحانی استوانہ؛ جانچنے کا گلاس؛ تجربہ گلاس ۔

**Test-match : (n)** (کرکٹ) ٹیسٹ میچ؛ آزمائشی میچ؛ کرکٹ کے کئی مقابلوں میں سے ایک مقابلہ جو دو ملکوں کی ٹیموں کے درمیان ہوتے ہیں جس سے کسی ملک کے کرکٹ کھیل کا اندازہ لگایا جاتا ہے ۔

**Test-meter : (n)** آزمائشی میٹر جس کے ذریعے گیس کی مقدار کو ناپا جاتا ہے ۔

**Test-mixer : (n)** تجربہ ظرف ۔

**Test-object : (n)** (١) مائیکروسکوپ کی طاقت کو آزمانے کی باریک چیز ۔ (٢) ایک شے جس کے ذریعے آزمائشی تجربہ کیا جاتا ہے ۔

Test-paper : (n) (۱) (امریکا) کسی تحریر کے سوال کا فیصلہ کرنے کے لئے عدالت میں دستاویز پیش کرنا ۔ (۲) کیمیاوی اجزاء ملایا ہوا کاغذ جو دوسرے کیمیاوی اجزاء کے شمول سے رنگ بدلتا ہے ۔ (۳) ٹیسٹ پیپر؛ وہ امتحانی سوال جو فائنل امتحان سے قبل اس بات کی جانچ کے لئے تیار کیا جاتا ہے کہ کیا طالب علم امتحان کے لائق اور تیار ہے ۔

Test-pilot : (n) (ہوائی جہاز) ہوائی جہاز کو جانچنے کےلئے ہوائی جہاز کا اڑانے والا پائلٹ؛ آزمائشی اڑان کا پائلٹ۔

Test pump : (n) (طبیعیات) آزمائشی پمپ ۔

Test- roll : (n) پارلیمنٹ کے دارالامراء یا دارالعوام کے رکن کا حلف لے کر رجسٹر پر دستخط کرنا ۔

Test solution : (n) کیمیاوی جانچ میں استعمال ہونے والی تحلیل۔

Test-tube : (n) تجربہ نلکی (شیشے کی)؛ جانچ نلکی؛ گولہء آزمائشی۔

Test-tube baby : (n) ٹیسٹ ٹیوب بےبی، وہ بچہ، جو والدین کے نر اور مادہ مادّے کو، ماں کے جسم سے باہر ملانے، اور اس کے بعد ماں کی بچہ دانی میں ارتقائی مرحلے طے کرنے کےبعد پیدا ہو ۔

Tes-tube child/-puppy : (n) دیکھو Test-tube baby

Test-tube holder : (n) (کیمیا) امتحانی نلی گیر؛ نلی کی چمٹی۔

Test-type : (n) آنکھ جانچ کرنے کے حروف جو ایک چارٹ پر ہوتے ہیں۔

Testa : (n) [L.] (۱) (حیوانیات) صدفہ؛ خول؛ قشرہ؛ کاسہ ۔ (۲) (نباتیات) قشرتخم؛ غلاف ۔

Testability : (n) امتحان پذیری ؛ آزمائش کی صلاحیت ۔

Testable : (a) امتحان پذیر؛ آزمائشی؛ آزمودنی؛ آزمائش کےقابل۔

Testacea : (n) [L.'testaceus'.] (۱) (حیوانیات) صدف داران ۔ (۲) مادہء صدفی۔

Testacean : (a) (۱) (حیوانیات) صدف دار؛ صدفیہ؛ سخت خول یا صدفہ رکھنے والا (جانور) ۔ (۲) صدفی ۔

Testacean : (n) سخت خول یا صدفہ رکھنے والا جانور ؛ صدفہ نما جانور ۔

Testaceo- : [Comb. form of L. 'testaceus'.] سابقہ بمعنی "صدف" ۔

Testaceography : (n) بیانی، توصیفی صدفیّات ۔

Testaceology : (n) (حیوانیات) صدفیّات؛ صدف دار جانوروں کا علم۔

Testaceous : (a) [f. L. 'testaceus'.] (۱) سخت قشری؛ صدفی؛ صدفہ یا صدف ماہی کے متعلق ۔ (۲) صدف دار؛ مصدف؛ جس کا سخت اور مسلسل خول ہو؛ سیپوں بھرا ۔ (۳) (نباتیات و حیوانیات) خشت رنگ؛ سرخ اینٹ کے رنگ کی؛ کم سرخ؛ سرخی مائل بھورا ۔

Testamentally : (adv.) وصیت کے طور پر ۔

Testamentary : (a) وصیتی ؛ وصیت کےمتعلق؛ وصیت کے ذریعے چھوڑا یا مقرر کیا ہوا؛ وابستہ بہ وصیت نامہ ۔

Testamentary capacity : (n) وصیتی ریاست یا املاک ۔

Testamentary guardian : (n) (۱) وصیتی ولی، محافظ؛ کسی دستاویز کے ذریعے مقرر کیا ہوا ولی ۔ (۲) دیکھو Statutory ۔ (۳) دیکھو Guardian ۔

Testamentary succession : (n) وصیتی جانشینی؛ وصیت کے ذریعے جانشینی۔

Testamentary trust : (n) وصیتی ٹرسٹ؛ وقف ۔

Testamentum : (n) [L.] دیکھو Testament

Testamur : (n) [f. L.'testamur'.] (یونیورسٹی) سند امتحان؛ امتحان میں کامیابی کا صداقت نامہ؛ سند؛ گواہی مہارت ۔

Testate : (a) [L.'testatus'.] (۱) وصیت کردہ (جائز وصیت نامے کی رو سے) ۔ (۲) وصیت کے ذریعے طے کیا ہوا ۔

Testate : (n) وصیت کرنے والا شخص؛ وہ شخص جو مرنے کے بعد جائز وصیت نامہ چھوڑ گیا ہے ۔

Testate : (v) (۱) (شاذ) تصدیق کرنا؛ شہادت دینا ۔ (۲) (شاذ) وصیت کرنا؛ وصیت نامہ چھوڑ جانا؛ وصیت نامہ لکھنا۔

Testation : (n) [L.'testationem'.] تدوین وصیت نامہ ؛ نگارش وصیت؛ وصیت کے ذریعے جائداد کا بندوبست یا علاحدگی ۔

Testator : (n) [late L. 'testatorem'.] (قانون) موصی ؛ وصیت کنندہ ؛ وصیت کرنے والا ؛ وصیت چھوڑکر مرنے والا ۔

Testatrix : (n) [late L.] (قانون) موصیہ؛ وصیت کرنے والی ۔

Testatum : (n) دستاویز کا تصدیقی حصہ ۔

Teste : (n) [L.] (۱) فرمان کا آخری حصہ ؛ فرمان کی آخری مشق ۔ (۲) گواہی ۔

Tested : (a) (۱) آزمایا ہوا؛ جانچا ہوا؛ آزمودہ ۔ (۲) مصدقہ؛ تصدیق کیا ہوا؛ سندی ۔

Testee : (n) امتحان لینے والا؛ ممتحن؛ جانچنے والا ۔

Tester :(n) [L. 'testerium'.] (۱) شامیانہ؛ چھتر؛ نمگیرا (خصوصاً چھپرکھٹ یا مسہری کا) ۔ (۲) تخت خواب کے اوپر کا سائبان؛ چھپرکھٹ؛ شامیانہ فریم کے ساتھ ۔ (۳) (مجازاً) کوئی چیز جو اوپر سے لٹکتی ہو؛ آویزاں چیز؛ مقبرہ؛ چتر اُمرائی یا شاہی ۔ (٤) (مجازاً) خطبہ گاہ یا ممبر پر لگایا ہوا آلہ جو سامعین تک (خطیب کی) آواز پہنچانے کےلئے استعمال ہوتا ہے ۔

Tester : (n) [f. TEST(v)2] (۱) امتحان لینے والا؛ جانچنےوالا؛ ممتحن ۔ (۲) آزمائشی مشین؛ جانچ کی مشین ۔

Tester : (n) (شاذ) ہنری ہشتم کے زمانے کا شلنگ؛ (قدیم مزاحیہ) چھ پینس کا سکہ ۔

Testicardines : (n) [mod. L. f. 'testa+cardo'.] جوڑدار صدفہ والا خیشوم پا ۔

Testicardinate : (a) جوڑدار صدفہ والا (خیشوم پا) ۔

Testiclo : (n) [L. 'testioulus'.] (حیوانیات) خصیہ؛ خایہ؛ فوطہ ؛ ثنا؛ بیضہ؛ تخم ۔

Testicular : (a) [f. L. 'testiculus'.] خصیئی؛ خایوی؛ فوطیکا یا اس سے متعلق؛ خصیے کا؛ بیضہ مانند ۔

Testiculate : (a) [Late L. Testiculatus '.] (۱) خصیہ مانند؛ بیضے کی شکل کا ؛ خصیہ نما ؛ فوطہ نما ۔ (۲) خصیےدار؛ خایہ دار ۔ (۳) (نباتیات) خصیے جیسے دو عضو رکھنے والا ؛ دو فوطیہ ۔

Testifier : (n) شاہد؛ گواہ؛ مصدق؛ تصدیق کرنے والا ۔

Testify : (v) [med. L. 'testificare'.] (۱) تصدیق کرنا؛ توثیق کرنا (کسی بیان کی)؛ گواہی دینا؛ شہادت دینا؛ شاہد ہونا؛ ثبوت فراہم کرنا ۔ (۲) (قانون) حلفاً یا ایمانداری سے بیان کرنا؛ اظہار یا بیان لکھنا؛ شہادت لینا؛ گواہی لینا؛ ثبوت لینا ۔ (۳) (اشیاء کا) دلالت کرنا؛ ثبوت ہونا؛ دلیل ہونا ۔

Testifly : (adv.) زود رنجی سے؛ تنک مزاجی کے ساتھ؛ چڑچڑے پن سے؛ جھلا کر ۔

Testimonial : (a) [late L. 'testimonialis'.] (۱) تصدیق سے متعلق؛ حلفی بیان یا اظہار کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) گواہی سے متعلق؛ شہادتی ۔

Testimonial : (n) (۱) گواہی نامہ؛ رضائیت نامہ؛ تصدیق نامہ؛ شہادت نامہ ۔ (۲) صداقت نامہ؛ تصدیق (تحریری قابلیت و چال چلن وغیرہ کی) ۔ (۳) سند خوشنودی؛ سند قابلیت، صلاحیت؛ صلہ٭ خدمت (خصوصاً جو سر جلسہ یا سرکاری طور پر دیا جائے) عزت ؛ وقعت ۔ (٤) (شخص یا چیز کے لئے) سفارشی خط ۔

Testimonialize : (v) سفارشی خط دینا؛ رضائیت نامہ دینا؛ شہادت نامہ دینا؛ صداقت نامہ یا صلہ٭ خدمت دینا؛ صلاحیت و قابلیت کی سند دینا ۔

Testimonium : (n) [L.f. testis+-monium.] (۱) کسی شخص کی پاکبازی اور علمی صلاحیت جانچ لینے کے بعد اسے پادری کا کوئی عہدہ دینے کے لئے سفارشی خط؛ نیز دیکھو Testamur ۔ (۲) (قانون) جملہ متضمن گواہی؛ شہادت نامہ یا گواہی نامہ کی وہ قسم جس کا آغاز In witness where of سے ہو یعنی "اس امر کے واسطے شہادت" ۔

Testimony : (n) [L. 'testimonium'.] (۱) شخصی یا دستاویزی شہادت (کسی بیان یا امر واقعی کے متعلق)؛ گواہی؛ شہادت؛ تصدیق؛ ثبوت ۔ (۲) (عدالت) حلفی بیان یا اظہار؛ شہادت (تحریری یا زبانی)؛ حلفی شہادت؛ اظہار ۔ (۳) اقوال؛ بیانات ۔ (٤) (قدیم) احتجاج ؛ اعتراض ؛ عذر ۔ (٥) خصوصاً (The tables of the testimony) اوامر عشرہ و بائبل کے احکام شرعی ؛ موسوی قانون ۔ (٦) وحی الٰہی؛ کتاب الٰہی؛ انجیل (خصوصاً اوامر عشرہ بائبل کے)؛ احکام شرعی؛ (دینیات) توریت موسیٰ ۔ (۷) اقرار؛ اعتراف؛ اقرار صالح ۔

Ark of (the) testimony/Ark of the covenant : وہ صندوق جس میں احکام موسوی اور دوسری مقدس یادگاریں رکھی ہوئی ہوں ۔

Tabernacle or tent of(the) testimony : اٹھاؤمکان جس میں 'Ark' ہوں ۔

The two tables of testimony : احکام عشرہ؛ قانون موسوی۔

Testimony meeting/Experience- : (n) وہ جلسہ جس میں لوگ اپنے مذہبی تجربات بیان کرتے ہیں ۔

Testiness : (n) جھلاہٹ؛ چڑچڑاپن؛ تنک مزاجی ۔

Testing : (n) جانچ؛ امتحان؛ آزمائش ۔

Testing : (a) تجرباتی؛ آزمائشی؛ آزمائش کرنے والا؛ جانچنے والا ۔

Testing clause : (n) (قانون ، اسکاتستان) دیکھو Testimonium (2) ۔

Testing instruments : (n) (انجینیئرنگ) آلات امتحان ۔

Testing machine : (n) (انجینیئرنگ) جانچ مشین ۔

Testingly : (adv.) آزمائش کے طور پر؛ جانچ کر؛ امتحان لے کر ۔

Testis : (n) [Etym. Uncertain.] (۱) (تشریح) دیکھو Testicle ۔ (۲) دماغ کے پچھلے حصے کا عضو جس سے بینائی ہوتی ہے ۔

Testor : (n) شاہد؛ گواہ ۔

Testudinal : (a) (۱) (حیوانیات) سنگ پشتی ۔ (۲) مانند سنگ پشت؛ کچھوا نما ۔

Testudinarious : (a) [L. 'testido'+-ARIOUS.] (۱) کچھوے کے خول کے رنگ کا؛ سہ رنگی چتی دار؛ جس پر کچھوے کے خول کی طرح سرخ ، زرد اور سیاہ چتیاں پڑی ہوں ۔ (۲) مانند سنگ پشت؛ کچھوانما ۔ (۳) سنگ پشتی ۔

Testudinaria : (n) جنوبی افریقہ کی گھاس کی ایک قسم ۔

Testudinata : (n) [L.'Testudo'+ata.] (حیوانیات) سنگ پشتان؛ کچھوے ۔

Testudinate : (a) [late L. 'testudinatus'. ] حدبی؛ سلحفی؛ کچھوے کی پیٹھ کی طرح؛ ڈھلوان؛ ڈھال کا سا؛ سنگ پشتی ۔

Testudinate : (n) سنگ پشت؛ کچھوا ۔

Testudinated : (a) حدبی؛ گنبد مانند ۔

Testudineous : (a) [f. L. 'testudineus'.] (۱) سنگ پشت نما؛ کچھوے کی پیٹھ جیسا ۔ (۲) آہستہ؛ سست؛ دیر لگانے والا؛ کچھوے کی چال کا ۔

Testudo : (n) [L. 'testudo'.] (۱) (مرضیات) گومڑی جو سر وغیرہ میں ہو ۔ (۲) (حیوانیات) سبز کچھوا؛ سنگ پشت بری؛ لاک پشت ۔ (۳) (قدیم روم) سپر بندی آڑ؛ صف بندی جس میں سپاہی پاس پاس کھڑے ہوکر ڈھال سے ڈھال ملا کر صف بندی کرتےتھے یا صف باندھتے تھے ۔ (٤) (اسی قسم کی) آڑ (جو کان کی زمین کھودنے میں بنالیتے ہیں تاکہ زمین کے دھنسنے کی حالت میں دبنے نہ پائیں ) ۔ (٥) (قدیم موسیقی) ایک طرح کا بربط یاچنگ ۔

Testy : (a) [AFr. 'testif.] (۱) زود رنج؛ کج خلق؛ جھلا؛ چڑچڑا؛ تنک مزاج؛ نازک مزاج : چڑی : برہم؛ برافروختہ ۔ (۲) جلانے والا : کاوی ؛ حارق؛ سوزش ناک ۔

Tetanic : (a) [L. 'tetanicus'.] (۱) اینٹھن کے درد سے متعلق ۔ (۲) (طب) کزاز آور (دوا) ۔

Tetanic : (n) کزازی کیفیت پیدا کرنے والی دوا؛ کزاز آور دوا (مثلاً کچلا) ۔

Tetanic contraction : (n) (طب) کزازی انقباض ۔

Tetanic spasm : (n) کزازی کیفیت پیدا کرنے والی دوا (مثلاً کچلا) ۔

Tetanically : (adv.) کزاز کے طور پر ۔

Tetaniform : (n) کزازی شکلہ ۔

Tetanilla : (n) کزاز خفیف ۔

Tetanine : (n) [f. Tetanis+ine.] پٹومین؛ مادّہ عفونت جو گوشت کے سڑنے سے پیدا ہوتا ہے ($C_{13}H_{30}N_2O_4$)؛ سم کزاز ۔

Tetanization : (n) (۱) (طب) کزازیت؛ کزازدگی ۔(۲) کزازی حالت؛ کزازی کیفیت؛ کزاز پیدا کرنا یا ہونا ۔

Tetanize : (v) [f. Tetanus+-ize.] کزازی کیفیت پیدا کرنا۔

Tetano- : [Comb. form of Gr. 'tetanos'.] سابقہ بمعنی" کزاز"؛ کُزازی"۔

Tetanogenic : (a) کزازی کیفیت پیدا کرنے والی ۔

Tetanoid : (a) کزازی؛ کزاز صفت؛ کزاز کی طرح کا ۔

Tetanoid : (n) کزازی کیفیت؛ کزازی حملہ ۔

Tetanolysin : (n) زہر جو کزازی جرثومہ سے پیدا ہو ۔

Tetanomotor : (n) اعصاب میں کزاز پیدا کرنے کا ایک آلہ ۔

Tatanus : (n) [L.] (۱) (طب) کزاز؛ ایک مرض جس میں بعض اعصاب میں سخت تشنج پیدا ہوجاتا ہے؛ تشنج ۔(۲) کزازی انقباض ۔

Tetanus neonatorum : (n) (طب) کزاز اطفال ۔

Tetany : (n) [Fr. 'tetanic'.] (طب) نوبتی کزاز ۔

Grass Tetany : (بیطاری) مرض گیاہ؛ گھاس کی بیماری۔

Tetarto- : [Comb. form of Gr. 'tetartos'.] سابقہ بمعنی "چوتھا"؛ "رُبع"۔

Tetartohedral : (a) [Gr.] رُبع سطحی ۔

Tetartohedrally : (adv.) ربع سطح کے طور پر؛ ربع سطحی کے انداز پر۔

Tetartohedrism : (n) (قلمیات) ربع سطحی شکل میں قلمیانا۔

Tetch : (n) [Origin obsc.] (بول چال) کج خلقی؛ اوقات تلخی؛ غیظ؛ رنجش؛ غصہ ۔

Tetchily : (adv.) چڑچڑے پن سے؛ جھلا کر؛ تنک مزاجی ۔

Tetchiness : (n) تنک مزاجی؛ جھلاہٹ؛ چڑچڑاپن ۔

Tetchy/Techy : (a) [Origin uncertain.] زود رنج؛ تند مزاج؛ تنک مزاج؛ جھلاّ؛ چڑچڑا؛ کج خلق؛ بدخلق؛ جلد غصہ ہونے والا ۔

Tete : (n) [Fr.] (تاریخ) عورتوں کے مصنوعی بال ۔

Tete-a-tete : (adv.) [Fr.] تخلیے میں؛ خلوت میں؛ محرمانہ؛ دوبدو؛ روبرو ۔

Tete-a-tete : (a) تخلیے کی؛ خلوت کی؛ رازکی؛ رازونیاز کی ۔

Tete-a-tete : (n) (۱) رازونیاز کی گفتگو؛ تخلیے کی بات؛ خلوت کی گفتگو؛ دواشخاص کے درمیان گفتگو، نیز دو اشخاص کی پارٹی؛ خلوت کی ملاقات یا گفتگو ؛ سرگوشیاں ۔ (۲) دو آدمیوں کے بیٹھنے کا صوفہ ۔

Tete-beche : (n) [Fr.] (ٹکٹ فراہمی) معکوس چھپا ہوا؛ معکوس ۔

Tether : (n) [Origin. a northern word.] (۱) لمبی رسی یا زنجیر جس سے جانورکو باندھ کر چرنے کے لئے چھوڑ دیتے ہیں؛ دنبالہء مہار ؛ کمند ۔(۲) (مجازاً) احاطہ؛ دائرہ؛ حد (علم، اختیار وغیرہ کی)؛ حدود وسعت ۔(۳) قید؛ بند ۔

Beyond his tether : دائرہء معلومات یا حد اختیار سے باہر ۔

The end (length) of one's tether : برداشت؛ تحمل ۔

Was tat the end of his tether : آگے اس کا بس نہیں چلتا تھا؛ اس سے بن نہ پڑتا تھا ۔

Tether : (v) (۱) رسی سے باندھنا؛ (چرتے جانور کو) کھونٹے سے باندھ دینا۔(۲) کسنا؛ باندھنا ۔(۳) (مجازاً) قید لگانا؛ شرائط سے پابند کردینا؛ باندھ دینا؛ حالات کی بنا پر قید عائد کردینا؛ (کسی بات کی) قید لگا دینا؛ (کوئی قید لگاکر) روک رکھنا۔

Tethys : (۱) (اساطیر) ساگردیوی؛ طیطس ۔ (۲) (جغرافیہ) بحر طیطس۔

Tetra-/Tetr- : (۱) سابقہ بمعنی "چار" "چہار" "اربع" "چو" ۔ (۲) چوگنا ۔

Tetra-icosane : (n) [f. Gr. 'tetra' + 'icosi'+-ANE] (کیمیا) ۲٤ کاربن کاپیرافن ($C_{24}H_{50}$=$CH_3(CH_2)_{22}(H_3)$) ۔

Tetrabasic : (a) (کیمیا) (ایسڈ) چواساسی؛ چواسالوی (ہائیڈروجن کے چار ایٹم والے) ۔

Tetrabasicity : (n) چواسالویت ۔

Tetrabrach : (n) [Gr. 'tetrabrachus'.] (قدیم عروض میں) چار مختصر ہجا والا لفظ۔

Tetrabranch : (n) (حیوانیات) چار گلپھڑے والا جانور؛ سر پایہ جانور۔

Tetrabranch : (a) (حیوانیات) چوخیشومی؛ چار گلپھڑے والا؛ سرپایہ جانور سے متعلق۔

Tetrabranchiate : (a) [mod. L. 'tetra-branchiatum'.] دیکھو Tetrabranch (a)

Tetrabranchiate : (n) (حیوانیات) چار گلپھڑےوالا جانور؛ سرپایہ جانور۔

Tetracarpellary : (a) (نباتیات) چوسینگا؛ چہار قرنہ۔

Tetracerous : (a) (حیوانیات) چوبقچوی۔

Tetrachloride : (n) کلورین کے چار ایٹم کا مرکب۔

Tetrachord : (n) [Gr. 'tetrachordon'.] (۱) (موسیقی) دانگ۔ (۲) چوتارا؛ قدیم سرگم جس میں چارسُر ہوتےتھے؛ چار سُرکا سرگم۔

Tetrachordal : (a) چوتارا کا یا اس سےمتعلق؛ چار سُروں کا۔

Tetrachotomous : (a) (حیوانیات، نباتیات) چوفرعی؛ دو کاٹ مضاعف؛ چہار مقطعی؛ چار شاخ والا۔

Tetrachotomy : (n) چو فرعیّت۔

Tetrachromatic : (a) چہاررنگی۔

Tetrachromatism : (n) چورنگی نظریہ۔

Tetracid : (a) (کیمیا) چوترشہ؛ چوگرفتہ۔

Tetracoccous/-ccus : (a) [Tetra + Gr. 'Kokkas'] (۱) چوپھلیا؛ چومغزہ۔(۲) چونبقہ۔

Tetracolon : (n) (یونانی نثر) چوسطری بند۔

Tetracoral : (n) چوپردہ مرجان۔

Tetract : (a) (حیوانیات) چہار شعاعی؛ چوکرنہ۔

Tetractinal : (a) چہار شعاعی؛ چار شعاع والا یا چارشعاع کا۔

Tetractine : (n) چوکرنہ۔

Tetractys : (n) چار کا گروپ؛ مجموعہ؛ چار؛ اربعہ؛ چار کا ایک گروہ۔

Tetracyctic : (a) (نباتیات، حیوانیات) چہار حلقہ؛ جس میں چار حلقے یا لچھے ہوں؛ چوحلقوی۔

Tetracycline : (n) ضد نامیہ؛ ضد حیاتیہ دوا کی ایک قسم ($C_{22}H_{24}O_8$)۔

Tetracyte : (n) چو خلیّہ۔

Tetrad : (n) [Gr. 'tetrad'.] (۱) چہار؛ چار چیزوں کا مجموعہ؛ اربعہ؛ چار کا عدد۔ (۲) چوگروی۔ (۳) (کیمیا) چوگرفتہ (عنصر)؛ عنصر یا جوہر فرد جو ہائیڈروجن کے جوہروں کے برابر قوت ترکیب رکھتا ہے۔(٤) (حیاتیات) چار خلیوں والا۔

Tetradactyl(e ) : (a) چوانگشتا؛ چہار انگشتی۔

Tetradactylity/Tetradactyly : (n) خصوصاً چارانگشتی جانور؛ نقرہ دار جانور؛ ریڑھ کی ہڈی والا جانور۔

Tetradactylous : (a) چوانگشتا؛ چہار انگشتی۔

Tetradecane : (n) (کیمیا) پیرافین ہائیڈروکاربن ($C_{14}H_{30}$)۔

Tetradecapod : (a) (حیوانیات) چودہ پایہ۔

Tetradic : (a) (۱) چار کے عدد کا یا اس سے متعلق؛ چہار ظرفیتی۔ (۲) (کیمیا) جو کہ چوگرفتہ ہو (سر)۔(۳) (قدیم عروض) چار مختلف رکن والا۔

Tetradidymous : (a) (نباتیات) چوبلا؛ چوتہا۔

Tetradite : (n) [late Gr. 'tetradites'.] (جمع میں) (دینیات) اربعی؛ معتقدانہ اربعی؛ چہار گانگی خدا کا معتقد۔

Tetradrachm : (n) [Gr. 'tetradrachmon'.] قدیم یونان کا چاندی کا ایک سکہ جس کی قیمت چار درہم کے برابر تھی۔

Tetradrachmal : (a) چو درہمی چاندی کے سکے سے متعلق۔

Tetradymite : (n) [G.'tetradymit'.] (معدنیات) تلورات بسمتھ (Bismuth) جس میں فلزی چمک ہوتی ہے اور جس کا فارمولا ($Bi_2Te_{25}$) ہے۔

Tetradynamia : (n) [mod. L. f. Gr. 'tetra+dynamis'.] (نباتیات) چوجفتاں ۔

Tetradynamian : (a) (نباتیات) چوجفت نرہ؛ چوکافتہ؛ شش پرچمی جس میں دو بڑے ہوتے ہیں ۔

Tetradynamious : (n) دیکھو Tetradynamian

Tetradynamous : (a) دیکھو Tetradynamian

Tetraethyl lead : (n) زہر آلود روغنی سیال $(C_2H_5)_4Pb$ ۔

Tetragamy : (n) چہار ازدواجی؛ چہار مسہری؛ چار بیوی یا چار شوہر کا انتخاب ۔

Tetraglot/Tetraglotic : (n) چہار زبانی؛ چار زبان میں لکھا ہوا ۔

Tetragon : (n) [Gr. 'tetragonon'.] (۱) (ہندسہ) ذو اربعۃ الزوایا؛ چوگوشہ شکل؛ چار ضلعوں والا زاویہ ۔ (۲) (علم النجوم) چاروں طرف سے دیکھا جانے والا ستارہ؛ چہار جانبی ستارہ ۔

Tetragonal : (a) چوگوشہ؛ چہار ضلعی؛ چہار جانبی؛ چہار زاویائی؛ (نباتیات) چودھارا ۔

Tetragonally : (adv.) چوگوشہ شکل سے؛ چہار جانبی طریقے سے ۔

Tetragonalness : (n) چہارضلعی زاویہ؛ چوگوشہ شکل ۔

Tetragonous : (n) (نباتیات) چودھارا ۔

Tetragram : (n) [Gr. 'tetragrammon'.] (۱) (ہندسہ) چار حرفی لفظ ۔ (۲) چارضلعوں کی شکل؛ ذو اربعۃ الاضلاع ۔

Tetragrammaton : (n) [Gr. 'tetragrammaton'.] کلمہ٭ چہارحرفی خصوصاً عبرانی میں چو حرفی اسم الہی؛ خداوند تعالیٰ کا نام Yhwa یا Jhvh جسے انگریزی میں Jehovah لکھا جاتا ہے؛ چار حرفی لفظ ۔

Tetragynia : (n) [mod. L. f. Tetra-+ Gr. 'gyne'.] (نباتیات) چہار تخمدانی گھاس ۔

Tetragynian/Tetragynious : (a) (نباتیات) چہار تخمدانی گھاس سے متعلق؛ چہار تخمدانی ۔

Tetragynous : (a) (نباتیات) جس میں چار بقچہ٭ گل ہوں؛ چہار بقچوی؛ چومادینہ ۔

Tetrahedral : (a) [f. late Gr. 'tetrahedros'.] (ہندسہ) چوسطحی؛ چہار ضلعی؛ ذواربعۃ السطوح ۔

Tetrahedral angle/-quoin : (n) چہار وجہی زاویہ؛ چار ضلعی زاویہ ۔

Tetrahedral kite : (n) چوسطحی پتنگ؛ ذو اربعۃ السطح کے مانند پتنگ ۔

Tetrahedral theory : (n) (ہندسہ) چوسطحی نظریہ ۔

Tetrahedrally : (adv.) چارضلع کے طور پر؛ چار ضلع کے ساتھ ۔

Tetrahedric/-al : (a) چوسطحی ۔

Tetrahedrite : (n) (معدنیات) خاکی کچتانبہ $(Cu, Fe)_{12} S_{64} S_{13}$ ۔

Tetrahedroid : (a) ذو اربعۃ السطوح مانند ۔

Tetrahedron : (n) [Gr. 'tetrahedron'.] (۱) (ہندسہ) ذواربعۃ السطوح : چار سطحی مجسم : چہار ضلعی زاویہ ۔ (۲) (تعمیرات) ہرم چوگوشہ ۔

Tetrahexahedron : (n) (ہندسہ) چوبیس سطح والا زاویہ؛ چوبیس سطحی شکل ۔

Tetrakis-hexahedron : (n) [f. Gr.] چوبیس مساوی مثلث نما سطح رکھنے والی ٹھوس شکل ۔

Tetrakontan : (n) چوبیلا ۔

Tetralemma : (n) (منطق) چارطریقہ٭ آخر ظاہر کرنے والی حالت ۔

Tetralogic : (a) چار تقریری مجموعے سے متعلق ۔

Tetralogue : (n) مکالمہ٭ اربعہ؛ چار آدمیوں کی گفتگو ۔

Tetralogy : (n) [Gr. 'tetralogia'.] (۱) چار ناٹکوں کا مجموعہ خصوصاً (قدیم یونان) تین المیہ اور ایک طنزیہ ڈرامے کا مجموعہ ۔ (۲) چار تقریروں کا مجموعہ ۔

Tetrameral : (a) چار حصوں کا؛ چار جزئی؛ چار حصے والا ۔

Tetramerism : (n) چار جزئی حالت ۔

Tetramerous : (a) [f. mod. L. 'tetramerus'.] (۱) چارحصوں کا ؛ چارجزئی؛ چارچار؛ چوپارہ ۔ (۲) چار پتیوں

والا - (۳) (تشریح) چہار مفصلی؛ چہار بندی - (٤) چہار شعاعی (مانند Star-fish) -

Tetrameter : (n) [L.'tetrametrus'.] چار رکنی بحر یا اس بحر کی نظم -

Tetrameter : (a) چہار وزنی؛ چہار رکنی -

Tetramita : (n) (حیوانیات) چوخیطہ -

Tetramorph : (n) [Gr. 'tetramorphon'.] ایک پردار تصویر میں چار حواریوں کی خصوصیات کا مجموعہ؛ مبلغین مسیحی کی چار تصویریں -

Tetramorphic : (a) (۱) (تاریخ طبعی) چار مختلف شکلوں میں ظاہر ہونے والا - (۲) چہار تصویر مبلغین مسیحی والا یا اس سے متعلق -

Tetramorphous : (a) (کیمیا) چوقلمہ؛ چوقلمی شکلہ -

Tetrandria : (n)[mod. L.] (نباتیات) چونری پودے ؛ چہار پرچمی گھاس؛ چار حاصل زر پودے -

Tetrandrian : (a) چار حاصل زر رکھنے والا -

Tetrandrious/Tetrandrous : (a) چونرا؛ جس میں چار حاصل زرهوں -

Tetranominal : (a) (ریاضیات) چہارقدری (الجبرا)؛ ذو اربعة الحدود -

Tetraonid : (a) [f. mod. L. 'Tetraonidae'.] (طیوریات) Gallinaceous جنس کے پرندوں سے متعلق -

Tetraonid : (n) Gallinaceous جنس کا پرندہ -

Tetrapetalous : (a) (نباتیات) چوپنکھڑیا؛ چہار گلبرگہ؛ چار پنکھڑیوں کا -

Tetraphyllous : (a) (نباتیات) چوپتیا؛ چہار برگہ ؛ چار پتیوں کا -

Tetrapla : (n) [Gr.] صفحہ چہار ستونی؛ متن چہار ستونی (خصوصاً توریت میں) -

Tetraplegia : (n) (طب) فالج (ہاتھ پاؤں کا) -

Tetraploid : (a) چولونیوی؛ چہار لا؛ چہارگانہ -

Tetrapneumonian : (a) چار پھیپھڑوں والی عنکبوت کی ایک قسم سے متعلق -

Tetrapneumonian : (n) چار پھیپھڑے والی عنکبوت کی ایک قسم -

Tetrapneumonous : (a) چار پھیپھڑے والا یا تنفسی عضو والا -

Tetrapod : (n) [mod.L. 'tetrapodus'.] (حیوانیات) چوپایہ؛ چہار پا حشرہ؛ چار پاؤں والا -

Tetrapod : (n) چہارپا تتلی؛ چار پاؤں والا جانور -

Tetrapoda : (n) (۱) چہار پا حشرات؛ چہار پایاں - (۲) چوپائے -

Tetrapodic : (a) چاررکنی شعر کا یا اس سے متعلق -

Tetrapodous : (a) چہار پا -

Tetrapody : (n) [Gr. 'tetrapodia'.] (عروض) چار رکنی شعر ؛ چار رکنی بحر ؛ چاررکنی مصرعوں کی نظم؛ چار رکنوں کا مجموعہ یا قطعہ -

Tetrapolis : (n) چار شہری ضلع؛ چار شہر کا ضلع؛ چار شہر کا صوبہ -

Tetraptaran : (a) (۱) چار پر والا ؛ چوپرا ؛ چہار بالا - (۲) (تشریح) چار پروالی مکھیوں کے لئے استعمال ہوتا ہے؛ چہارجناحی - (۳) (نباتیات) چار پتوں والے پھل کے لئے بھی مستعمل؛ چار بال والا -

Tetrapteran : (n) چار پر والا کیڑا؛ چارجناحی کیڑا -

Tetrapterous : (a) [f. mod. L.'tetrapterus'. ] دیکھو Tetrapteran

Tetraptote : (n) اسم چہار حالتی؛ چار حالت والا اسم -

Tetrapylon : (n) (تعمیرات) چو دری -

Tetraquetrous : (a) (نباتیات) چو دھارا -

Tetrach : (n) [late L. 'tetrarcha'.] (۱) (روما) ملک یا صوبے کے چوتھائی حصے کا حاکم ، عامل - (۲) حاکم رُبع صوبہ - (۳) (نباتیات) چو خشبہ ریشمی -

Tetrarchate : (n) (۱) عامل کا عہدہ - (۲) عامل کا دائرہ؛ حکومت -

Tetrarchic : (a) [Gr. 'tetraronious'.] (۱) حاکم ربع صوبہ سے متعلق؛ عامل کا یا اس سے متعلق - (۲) حکومت چہارنفری سے متعلق -

**Tetrarchical : (a)** عامل کا؛ عاملی ۔

**Tetrarchy : (n) [L. 'tetrarchia'.]** (١) عامل کا عہدہ ۔ (٢) عامل کا دائرہ حکومت ۔ (٣) (سیاسیات) چوتھائی صوبہ؛ رُبع صوبہ ۔ (٤) حکومت چہار نفری؛ چار اشخاص کی مشترکہ حکومت ۔

**Tetraselenodont : (a)** چوہلال دندانہ ۔

**Tetrasepalous : (a)** (نباتیات) چو سنبلہ؛ چو پھول پتیا ۔

**Tetraspermous : (a)** (نباتیات) چوبیجہ؛ چوتخمہ ۔

**Tetraspore : (n)** چوبذرہ ۔

**Tetrasporic : (a)** چوبذروی ۔

**Tetrasporous : (a)** چوبذرہ ۔

**Tetrastich : (n) [L. 'tetrastichon'.]** (عروض) چار مصرعوں کا بند؛ رباعی؛ چار مصرعوں کا مجموعہ یا قطعہ؛ چہار بیتی ۔

**Tetrastichous : (a)** (نباتیات) چہار منزلہ : چوقطارہ : چہار جزئی ۔

**Tetrastyle : (n) [L.'tetrastylos'.]** (تعمیرات) چہار ستونی؛ عمارت کا حصہ جو چارستونوں پر قائم ہو خصوصاً برساتی یا چھت کا سہارا؛ چہار ستونی عمارت؛ چوستونی مندر ۔

**Tetrastyle : (a)** چہار ستونہ؛ چہار ستونی ۔

**Tetrastylic : (a)** چہار ستونی ۔

**Tetrasulphide : (n)** (کیمیا) دوعنصری مرکب جس میں آکسیجن کے چار جوہر ہوتے ہیں (مثلاً نائٹروجن، نٹروکسائیڈ) NO4 : چو اکسائیڈ؛ نٹروکسائیڈ ۔

**Tetrasyllabic/-al : (a)** چار رکنی : چار بول کا؛ چار ہجائی ۔

**Tetrasyllable : (n)** چار رکنی لفظ : چہار ہجائی لفظ : چار بول کا لفظ ۔

**Tetrasyllable : (a)** دیکھو Tetrasyllabic

**Tetrathecal : (a) [Gr.]** (نباتیات) چوصُروی؛ (حیوانیات) چار خلیوں والا ۔

**Tetrathionic : (a)** بے رنگ اور بے باس کا ایک ایسڈ $H_2S_4O_6$ ۔

**Tetrathionate : (n)** اس $(H_2S_4O_6)$ ایسڈ کا نمک ۔

**Tetratonic : (a)** (١) (کیمیا) چوجوہرہ؛ چہار جوہرہ ۔ (٢) (کیمیا) چوگرفتہ ۔

**Tetravalence : (n)** دیکھو Quadrivalence

**Tetravalent : (a) [f. Gr. ]** (کیمیا) چوگرفتہ؛ چہاربنیانی؛ چہار ظرفیتی ۔

**Tetraxial : (a)** چار محور والا : چہار محوری ۔

**Tetraxile : (a)** چار محور والا ۔

**Tetraxon : (n)** (حیوانیات) چومحورہ؛ چہار محوریّہ ۔

**Tetraylous : (a)** چار انگشتیا (پنجے کا) (جانور) ۔

**Tetraylous : (n)** چار پنجے کا جانور ۔

**Tetrazone : (n)** (کیمیا) ایک مرکب جس میں چار نائٹروجن جوہر ہوتے ہیں $(R_2NN : NNR_2)$ ۔

**Tetrazooid : (a)** (حیوانیات) چوحوین ۔

**Tetrobol : (n) [Late. L.'Tetrobolan'.]** چار Oboli کی مساوی قیمت کا قدیم چاندی کا ایک سکہ ۔

**Tetrode : (n)** (ریڈیو) چو برقیرہ؛ چو برقیری وَالو ۔

**Tetrodon : (n) [mod. L.]** گول مچھلی کی ایک قسم ۔

**Tetrodont : (a)** گول مچھلی کی ایک قسم سے متعلق؛ چار دانت والی ایک قسم کی مچھلی سے متعلق ۔

**Tetrodont : (n)** چار دانت والی ایک قسم کی مچھلی : گول مچھلی کی ایک قسم ۔

**Tetronymal : (a)** چہار اسمی ۔

**Tetrous : (a) [L. Taeter'.]** (شاذ) اہانت آمیز؛ نفرت انگیز؛ بد ۔

**Tetroxide : (n)** دیکھو Tetrasulphide

**Tetryl : (n)** (کیمیا) ٹٹرا کاربن کا یک گرفتہ جزو مستقل جس کا فارمولا یہ ہے $(C_4H_9)$ اسے Butyl بھی کہتے ہیں : مادہ متغیرہ ۔

Tetrylic : (a) ٹٹرائل کا؛ ٹٹرائلک ایسڈ سے متعلق۔

Tetter : (n) [OE. 'teter'.] (۱) جلدی مرض (مثلاً داد، ایگزیما وغیرہ) ؛ (طب) جمرہ؛ نملہ۔ (۲) جانور خصوصاً گھوڑے کا جلدی مرض۔

Crusted, pustular, running tetter : جلدی بیماریاں جن میں پھنسیاں نکلتی ہیں۔

Eating tetter : ایک جلدی مرض: لیوپس۔

Honeycomb tetter : دیکھو Favus

Humid tetter/Moist- : ایگزیما۔

Scaly tetter : دیکھو Psoriasis

Tetter-berry : (n) (۱) بیل دار پودوں کی جنس؛ ہزار چشاں۔ (۲) نیز اس کا پھل؛ میوۂ ہزار چشاں۔

Tetterous : (a) جمرہ زدہ؛ جمرہ مانند؛ جمرئی۔

Tetterworm : (n) ایک جلدی بیماری؛ داد کی ایک شکل؛ ایک قسم کی کھجلی؛ خارش یا خارشت۔

Tetterwort : (n) (نباتیات) مامیران؛ بڑی قسم کا سیلن ڈائن (Celandine) جو ان امراض کی دوا سمجھا جاتا ہے۔

Tettix : (n) [Gr.] (۱) زنجرہ؛ خزوک ؛ ٹڈی۔ (۲) ٹڈے کی قسم کا ایک کیڑا۔

Golden tettix : سولن کے عہد سے قبل ایتھینی باشندوں کے بالوں میں لگانے کا ایک زیور جسے وہ لوگ ملکی ہونے کی علامت کے طور پر لگایا کرتے تھے۔

Teucrian : (n) قدیم یونانی شہر ٹرائے کا باشندہ؛ ٹروجن۔

Teucrian : (a) ٹروجن کا یا اس سے متعلق۔

Teuto- : [Comb. form irreg. f. Teuton.] سابقہ بمعنی "جرمنی"؛ ٹیوٹونی؛ ٹیوٹن کی ترکیبی صورت۔

Teutonania : (n) ٹیوٹونی مانیا؛ خبط ٹیوٹونی؛ جنون جرمن۔

Teutophile/-phil : (n) جرمن اور جرمن کا دوست؛ مُحب جرمن یا جرمنی۔

Teutophile : (a) محبت جرمن سے متعلق۔

Teuton : (n) [L. 'Teutones'.] (۱) ٹیوٹن؛ جرمن؛ قدیم جرمن قوم کا فرد۔ (۲) (جمع) جرمن کے قدیم قبیلوں میں سے ایک جس کی نسل کا پتا نہیں۔ (۳) ٹیوٹانی زبان بولنے والے۔

Teutonic : (a) [L. 'Teutonicus'.] (۱) ٹیوٹانی؛ جرمنی؛ ٹیوٹانی قوم کا یا اس سے متعلق۔ (۲) موجودہ جرمانی قوم کا؛ جرمانی؛ (وسیع معنی میں یہ لفظ جرمن قوم کے علاوہ ناروے، سوئڈن کے باشندوں اور اینگلو سیکسن قوم کے لوگوں پر حاوی ہے)۔

Teutonic : (n) ٹیوٹن اقوام کی زبان؛ جرمن زبان۔

Teutonic knights/-order : (n) جرمن Knights کا فوجی سلسلہ۔

Teutonic languages : (n) فصیح اور دیہاتی جرمن زبانیں اور ناروے، سوئڈن کی زبانیں۔

Teutonicism : (n) ٹیوٹانی زبان کا محاورہ؛ ٹیوٹانی اظہار بیان؛ ٹیوٹانی قوم کی خصوصیت۔

Teutonism : (n) (۱) ٹیوٹانی زبان کا محاورہ۔ (۲) ٹیوٹانی قوم کی خصوصیت۔ (۳) ٹیوٹانی طرز یا اصول؛ جرمن کا احساس اور عمل۔

Teutonist : (n) (۱) ٹیوٹانی قوم کی تاریخ، زبان وغیرہ کا ماہر۔ (۲) ٹیوٹانی طرز کا ماہر۔

Teutonization : (n) ٹیوٹانی بنانا یا بنایا جانا؛ ٹیوٹانی رنگ چڑھانا یا چڑھایا جانا۔

Teutonize : (v) (۱) جرمنی بنانا؛ ٹیوٹانی بنانا؛ ٹیوٹانی رنگ چڑھا دینا۔ (۲) ٹیوٹانی طرز قبول کرنا یا اختیار کرنا۔

Tewel : (n) (فلزیات) ہَوا دھونک نلی؛ ٹیول؛ دودکش۔

Tewhit/Tewit : (n) [Origin. echoic, see Pewit.] (حیوانیات) نباح؛ ہُدہُد۔

Tewtaw : (v) [Origin obsc.] (بول چال) دیکھو Taw (v)۔

Texan : (a) [f. next.] تکزاسی؛ تکزاس ریاست سے متعلق؛ جانوروں اور پودوں کے بعض مخصوص ناموں کے لئے بطور صفت استعمال ہوتا ہے۔

Texan : (n) تکزاس کا باشندہ یا دیسی آدمی یا جانور۔

**Texas : (n)** (۱)ٹکزاس یا ٹکزاس ۔(۲) ٹکزاس کے سرخ پوست قبائل ؛ سرخ پوست ٹکزاسی ۔ (۳) (مغربی امریکا) دریائی اسٹیمر کی بالا ترین ساخت جس میں جہازراں کا مکان اور افسران کی رہائش گاہیں ہوتی ہیں ؛ بلند دالان یا غلام گردش گنبددار منارہ نما دود دان سے مشابہ ۔ (٤) دیسی یا ملکی پودوں اور جانوروں کے نام ۔ (٥) امریکا کے ناموں میں سے ایک نام ۔

**Text : (n) [Fr. 'texte'.]** (۱) مصنف کے اصلی الفاظ؛ کتاب کی اصلی عبارت (شرح وغیرہ سے قطع نظر کر کے) ۔ (۲) متن ؛ نص ؛ نص الکتاب ؛ موضوع ؛ عبارت اقتباسی؛ جلی خط ۔ (۳) درسی کتاب ۔ (٤) کتاب الٰہی (انجیل وغیرہ) کی ترتیب یا آیات جو کسی وعظ یا مقالے کے موضوع یا سند کے طور پر استعمال کی جائیں ۔ (٥) مفاد؛ مفہوم؛ مضمون؛ شکل ۔ (٦) (مجازاً) موضوع بحث؛ موضوع تقریر ۔

**Church text :** کتبہ؛ قبر؛ کبتہ؛ لوح ۔

**German text :** قدیم ٹائپ کے انگریزی حروف (جو جرمن حروف سے مشابہ ہیں) ۔

**The text is hope lessly corrupt :** متن میں بہت کچھ تصرف کیا گیا ہے، بہت مسخ ہوگیا ہے ۔

**Text blindness : (n)** الفاظ کوری ؛ معنی کوری ۔

**Text-book : (n)** درسی کتاب؛ کسی ایک موضوع پر اصلی کتاب؛ رسالہ؛ نصابی کتاب ۔

**Text-bookish : (a)** درسی کتاب سے متعلق؛ درسی کتاب مانند ۔

**Text-cut-engraving-picture : (n)** کوئی بھی نقشہ جو کتاب کے متن میں تشریح کے طور پر شامل ہو؛ متن کا تشریحی نقشہ ۔

**Text edition : (n)** اسکول اور کالج کے لئے تیار کی ہوئی کتابیں؛ ٹیکسٹ ایڈیشن؛ نصابی ایڈیشن ۔

**Text-hand : (n)** (۱) جلی خط؛ دستخط درشت ۔(۲) دستی تحریر (Hand writing) کے لئےاسکولی تحریر جو نصف انچ کشادہ ایک لائن میں ہوتی ہے؛ تحریر کا ایک طرزجو بڑے حروف میں لکھا جاتا ہے ۔

**Text-title : (n)** کسی کتاب کے آغاز میں نصف ٹائٹل یا عنوان ۔

**Text-writer : (n)** (۱) کاتب متون؛ کتاب یا رسالے کے متن کا لکھنے والا ۔ (۲) قانونی کتاب کا لکھنے والا؛ قانونی کتاب کا مصنف ۔

**Textile : (a) [L. 'textilis'.]** (۱) بافتہ؛ منسوج؛ جو بُنا گیا ہو؛ بافتگی ۔(۲) بُننے سے متعلق؛ پارچہ بافی سے متعلق؛ بُنا ہوا یا بُننے کا ۔(۳) (تاریخ طبعی) بُنی ہوئی سطح کے مانند نشان والا ۔

**Textile : (n)** (۱) بُنا ہوا کپڑا؛ منسوج کپڑا؛ پارچہ بافتہ ۔ (۲) کپڑا؛ پارچہ ۔

**Textile art : (n)** فن پارچہ بافی؛ منسوجات؛ بافندگی؛ نساجی ۔

**Textile chemistry : (n)** (کیمیا) کپڑے کی صنعت سے متعلق علم کیمیا ۔

**Textile industry : (n)** (معاشیات) صنعت پارچہ بافی ۔

**Textile Manufacturing : (n)** پارچہ بافی ۔

**Textile : (n)** بُنا ہوا کپڑا ؛ دھاگا ۔

**Textilist : (n)** متخصص نساجی؛ کارگر نساجی؛ منسوجات فروخت کرنے والا ۔

**Textorial : (a) [f. L. textor'.]** بافتہ؛ منسوج؛ بافتنی؛ جولاہوں سے متعلق یا بنائی سے متعلق ۔

**Textual : (a) [Late ME. 'textuel.']** متن کا؛ متن سے متعلق؛ متنی؛ نصّی؛ لفظی (خصوصاً کتاب الٰہی کا) ۔

**Textually : (adv.)** متن کے لحاظ سے؛ کتاب کے اصل الفاظ میں ۔

**Textualism : (n)** (۱) لفظ پرستی؛ ترجمہ یا نقل مطلب میں پیروی ؛ تعلیم مذہبی کی پیروی ۔ (۲) اسکالرشپ کا محکمہ جو بائبل کے متن سے بحث کرتا ہے؛ متنی تنقید؛ کُلا لفظی ۔

**Textualist : (n)** (۱) بائبل کا ماہر؛ ہر موقع پر کتاب الٰہی کی سند پیش کرنے والا؛ تعلیم مذہبی کا پیرو ۔ (۲) لفظ پرست؛ وہ شخص جو کتاب کے الفاظ یا اس کے لفظی معنی کا سختی سے پابند ہو ۔

**Textuary : (a) [f. med. L. 'textus.']** کتابی؛ درسی؛ متنی؛ متن سے متعلق؛ لفظی ۔

Textuary : (n) (۱) ترجمہ؛ تحت اللفظی کا حامی ۔(۲) کتاب الٰہی کا حوالہ دینے والا شخص ۔

Textural : (a) [f. L. 'textura'.] نسیج سے متعلق؛ بافت سے متعلق؛ ساخت یا بافت کا منسوج؛ بافتہ ۔

Texture : (n) [L. 'textura'.] (۱) تار و پود؛ بناوٹ؛ بافت؛ منسوج؛ بُنا ہوا کپڑا؛ پارچہ ۔ (۲) (ارضیات) بناوٹ؛ ساخت؛ ترکیب؛ ترتیب؛ بنیاد؛ اصول ۔ (۳) (تصویر میں) سطح کاری؛ اشیاء کی سطح کو دکھانا۔ (٤) (حیاتیات) نسیج؛ نسیج کی ساخت؛ بافت ۔ (٥) (مجازاً) فطرت؛ صفت؛ بناوٹ ۔(٦) (دماغ) مزاج؛ افتاد؛ طبیعت ۔

Textureless : (a) بغیر کسی مخصوص ساخت کا؛ بے شکلہ ۔

Textus : (n) [L.] کتابِ الٰہی؛ متن انجیل ۔

Textus receptus : (n) مسیحیوں کی مقدس کتاب؛ حاصل کی ہوئی کتاب ۔

Tezkere : (n) [Turk. (Arab.)] تذکرے ۔

Th : قدیم انگریزی میں یہ دو مختلف صوت " ذ " اور "تھ " کے لئے استعمال ہوتا تھا جیسے Thin, Bath اور Then, Bathe ۔

Th/Th' : The کی مخفف شکل ۔

-th : (۱) لاحقہ جو اسماء کے آخر میں آتا ھے اور Ness کی طرح کیفیت، حالت یا صفت کے معنی دیتا ھے جیسے: Strength, wealth, Breadth, truth وغیرہ ۔ (۲) کبھی کبھی نتیجے یا عمل کے معنی دیتا ھے جیسے: Stealth, spilth, growth وغیرہ۔

-th /-eth لاحقہ اعداد ترتیبی اور اعداد کسری کے آخر میں آتا ھے جیسے: (۱) چوتھا، چوتھائی (Fourth) ۔ (۲) چالیسواں، چالیسواں حصہ (Fortieth) ۔

Thack : (v) [OE. Paec'.] (۱) (بول چال) چھپر بنانا ۔(۲) پیال سے چھت چھانا؛ چھت کو پیال یا پوال سے ڈھانکنا۔

Thack : (n) (بول چال) چھپر بنانا ۔

Thackless : (a) (۱) بے کاہ و برگ ۔(۲) (مجازاً) بے کلاہ ۔

Thae : (خصوصاً اسکاٹستان) Those کا متبادل ۔

Thae : (خصوصاً اسکاٹستان) These کا متبادل ۔

Thai : (n) (۱) تھائی لینڈ کا باشندہ ۔(۲) تھائی زبان؛ تھائی لینڈ کی سرکاری زبان ۔ (۳) زبانوں کا ایک مجموعہ جن میں Thai, Lao, Shan, Khamli and Ahom شامل ہیں اورجن کو بعض لوگ Sino- Tibetan (زبان) کا مجموعہ سمجھتے ہیں ۔

Thailand : (a) تھائی لینڈ کا یا اس سے متعلق؛ تھائی لینڈ کی قسم یا طرح کا(جو تھائی لینڈ میں مروج ھے) ۔

Thairm : (n) (بول چال خصوصاً اسکاٹستان) دیکھو Catgut ۔

Thakur/Thakoor : (n) [Skr. 'thakkura', Hindi 'thakur'.] (۱) (ہندوستان میں) آقا، یہ لفظ عزت و احترام کے لئے استعمال ہوتا ھے ۔ (۲) نجیب زادہ؛ شریف کے لئے مستعمل ھے، کشتریوں، راجپوت نسل کے لئے ۔

Thalamencephalon : (n) [f. Thalam (o-+Encephalon] (تشریح) میان دماغ؛ عرشیِ دماغ؛ مغز میانی ۔

Thalami : (n) (نباتیات، حیوانیات) سریرات ۔

Thalamic : (a) [mod. L. 'thalamicus'.] عَرشیِ دماغ سے متعلق ؛ مغز میانی سے وابستہ؛ مبداء عصب سے متعلق ۔

Thalamiflorae : (n) (نباتیات) سریر گلاں ۔

Thalamifloral : (a) [mod.L. 'Thalamiflorae'.] (نباتیات) سریر گلہ؛ زیر بقچی ۔

Thalamiflorous : (a) دیکھو Thalamifloral

Thalamo-/Thalam- سابقہ بمعنی "بطن"؛ "اطاق"؛ حفر"؛ جوف"۔

Thalamocoele : (n) (تشریح) دماغ کا تیسرا جوف؛ بطن سوم مغز ۔

Thalamus : (n) [L.] (۱) (تشریح) وہ مقام جہاں اعصاب دماغ سے باہر نکلتے ہیں؛ مبداء عصب؛ مغز میانی ۔ (۲) (نباتیات) پھول کا خانہ؛ مسند گل؛ سریر؛ طبق؛ پھول کی کرسی؛ ڈنڈی کا وہ حصہ جہاں سے پھول اگتا ھے ۔ (۳) (حیوانیات) اندرون حرم ۔(٤) دیکھو Thallus ۔ (٥) قدیم یونانی مکان کا اندرونی حصہ؛ زنانہ ۔

Optic thalamus : مبداء عَصبِ بَصَر ۔

Thalassa : (n) (جغرافیہ) بُحیرہ؛ چھوٹا سمندر ۔

Thalassarctine : (a) (حیوانات) خَرس قطبی سے متعلق ۔

Thalassarctos : (n) (حیوانیات) خرس قطبی ۔

Thalassian : (a) [f. Fr. 'thalassios'.] دریائی؛ اقیانوسی؛ بحری؛ خصوصاً در پائی کچھوے سے متعلق ۔

Thalassian : (n) بحری یا دریائی کچھوا؛ سنگ پشت دریائی۔

Thalassic : (a) [Fr 'thalassique'.] (۱) بحری؛ دریائی؛ (جغرافیہ) بحیری ۔ (۲) (حیوانیات) بحرباش ۔

Thalassinian : (a) [f. mod. L. Thalassina +- IAN] بحری یا دریائی کچھوے سے متعلق ۔

Thalassinian : (n) سمندری یا دریائی کچھوا ۔

Thalasso-/Thalassio- : سابقہ بمعنی "دریا" ۔

Thalassocracy : (n) [Gr. 'thalasscratia'.] (سیاسیات) بحری حکومت؛ سلطنت دریائی ۔

Thalassocrat : (n) سمندر پر قبضہ و اختیار رکھنے والا : وہ جسے سمندر پر اقتدارِ اعلیٰ حاصل ھے ۔

Thalassocraty : (n) بحری حکومت ۔

Thalassographer : (n) دریائی جغرافیہ کا ماہر ۔

Thalassographic/-cal : (a) دریائی جغرافیہ سے متعلق ۔

Thalassography : (n) (جغرافیہ) جغرافیہ کاوہ شعبہ جو دریا اور اوقیانوس کے متعلق بحث کرتا ھے؛ جغرافیائے دریائی؛ بحریات ۔

Thalassoid : (a) (حیوانیات) بحری نما ۔

Thalassometer : (n) مدّ و جزر پیما ۔

Thalassophyte/Thalassiophyte : (n) (نباتیات) ایک قسم کا دریائی پودا؛ کائی (بحری) ۔

Thaler : (n) [G.] Taler کا متبادل؛ چاندی کا سکہ جو پہلے جرمنی میں رائج تھا؛ ڈالر ۔

Thales : (n) (تاریخ) طالیس ۔

Thalia : (n) [Gr.] (۱) تھالیا؛ جو کامیڈی (مزاحیہ ڈراما) اور شبانی (Pastoral) شاعری کی دیوی ھے ۔ (۲) Marantaceae جنس کا ایک پودا ۔ (۳) (علم النجوم) تینیسواں (۲۳ واں) سیارچہ ۔

Thaliacean : (a) [f. mod. L.Thaliacea'.] (حیوانیات) غلاف پوش جنس کے حیوان سے متعلق ۔

Thaliacean : (n) (حیوانیات) غلاف پوش جنس کا حیوان ۔

Thalian : (a) تھالیا سے متعلق؛ مزاحیہ شاعری سے متعلق؛ مزاحیہ؛ طربیہ (شاعری) ۔

Thalidomide : (n) ایک قسم کی مسکّن خواب آور دوا (جس کا استعمال دوران حمل میں اکثر جنین پر خراب اثر ڈالتا ھے) ۔

Thalidomide baby/-child : (n) وہ لڑکا جو مسکن خواب آور دوا کے اثر سے پیدا ھوا ھو ۔

Thaliform : (a) تالوسی شکل ۔

Thallic : (a) [f. Thallium+-IC.] (کیمیا) تھیلیم کا (مرکب) جس میں آکسیجن زیادہ ھو ۔

Thallic oxide : (n) تھیلیم ترائی اوکسائیڈ ($Tl_2O_3$) ۔

Thalline/-in : (n) [f. Gr. 'thallin'+-INE.] بےرنگ کا ایک مرکب جو کیتھ لین سے حاصل ھوتا ھے ۔

Thalline : (a) [f. Thallus +-INE.] (نباتیات) غصنہ سےمتعلق؛ مضغہ سے متعلق ۔

Thallious : (a) (کیمیا) تھیلیم کا (مرکب) جس میں آکسیجن کم ھو ۔

Thallium : (n) [f. Gr. 'thallos'] (کیمیا) تھیلیم (عنصر، دھات)؛ ایک کمیاب سفید نرم فلزی عنصر ۔

Thallodic : (a) تالوسی ۔

Thallogen : (n) [f. Thallus +- GEN.] (نباتیات) تالوسی پودا : تالوس زا ۔

Thalloid/-al : (a) (نباتیات) مضغہ نما ۔

Thallophyte : (n) [f. mod. L. 'Thallophyta'.] (نباتیات)تالوسی پودا؛ ساقہ دار پودا (مثلاً جلبک وغیرہ) ۔

Thallous : (a) [f. Thallium +- ous] (کیمیا) دیکھو Thallious

Thallus/ Thallome : (n) [L.] (نباتیات) مضغہ؛ جسم نباتی جس میں جڑ، تنا اور پتا نہ ھو (مثلاً کائی وغیرہ)؛ غصنہ؛ تالوس ۔

T(h)alweg : (n) [G., f. t(h)al+weg.'] (ارضیات) وادیٔ راہ ۔

Thames : (n) [L.'Tamesa'.] ٹیمس (Tames) ایک ندی کا نام جس پر لندن شہر واقع ہے ۔

To set the Thames on fire : تعجب خیز کام انجام دینا۔

Thamin : (n) [Burmese. 'thamin'.] برما اور سیام کا شاخ دار ہرن ۔

Thamuz/Tammuz : (n) [Heh.'tammuz'] تموز ؛ یہودی سرکاری سال کا دسواں مہینہ اور چوتھا مذہبی سال کا، جس میں اُنتیس دن ہوتے ہیں اس کے کچھ حصے جون اور جولائی کے مطابق ہوتے ہیں نیز شامی (Syrian) دیوتا کا نام جس کا سالانہ تیوہار اس ماہ کے چاند کے آغاز سے شروع ہوتا ہے۔

Than : (conj.) [OE. 'panne'.] (۱) بہ نسبت؛ بہ مقابلہ ؛ سے؛تا؛ کہ؛ تااین کہ؛ بجز؛ غیراز ۔ (۲) عام طور پر Else, Other کے بعد استعمال ہوتا ہے ۔

Thanage : (n) [AFr. 'tha(y)nage'.] چودھرات (Thane) یا چودھری کا منصب؛ چودھری کا علاقہ ۔

Thanatism : (n) (دینیات) فنائیت روح (عقیدہ)۔

Thanatist : (n) معتقد موت روح؛ معتقد فنائیت روح ۔

Thanato-/Thanat-: [comb. form of Gr. 'thanatos'.] سابقہ بمعنی "موت"؛ مرگ" ۔

Thanatognomonic : (a) (طب) علامت موت سے متعلق ۔

Thanatography : (n) (طب) بیان موت؛ موت نامہ؛ شرح مرگ۔

Thanatoid : (a) (۱) (حیوانیات) زہریلا؛ مہلک؛ مرگ بار؛ قاتل ۔(۲) (طب) مردہ سا؛ مردہ نما؛ موت کا سا؛ مُردے کا سا ۔

Thanatological : (a) (قدیم) علم موت سے متعلق ۔

Thanatology : (n) (فلسفہ) علم موت؛ موتیات؛ مرگ شناسی؛ مبحث مرگ ۔

Thanatomania : (n) (نفسیات) جنونِ کُشتن ؛ موت مانیا ۔

Thanatometer : (n) مرگ ِسنج ۔

Thanatophidia : (n) (حیوانیات) زہریلا سانپ ۔

Thanatophobia : (n) (نفسیات) موت ترسی ۔

Thanatopsis : (n) (۱) فکر موت ۔(۲) (فلسفہ) نظریہء موت ۔

Thanatos : (n) [Gr.] (اساطیر) غانقاریا ؛ خورہ ؛ موت عضو ؛ الہ مرگ جسے خدائے خواب کا بھائی اور خدائے شب کا لڑکا کہا جاتا ہے ۔

Thanatosis : (n) (طب) موت مجسم؛ مجسمہء موت ۔

Thanatotic : (a) Thanatos سے متعلق ۔

Thane/Thegn : (n) [OE. 'pegn'.] (۱) انگلستان کی قدیم تاریخ موروثی امراء اور عوام کے درمیانی طبقے کا شخص؛ ملک ؛ چودھری ؛ خان ؛ تیولدار ۔ (۲) (اسکاتستانی تاریخ) رئیس قبیلہ؛ قبیلے کا سردار ۔ (۳) نجیب زادہء اسکاتستانی؛ اسکاتستانی آقا؛ مالک۔

Thane-land/Thegn-land : (n) چودھری کا علاقہ یا خان کی قلمرو، علاقہ۔

Thanedom/Thegndom : (n) [ME. 'thayndom'.] چودھرات؛ چودھری کا علاقہ یا حلقہ ۔

Thanehood/Thegnhood : (n) چودھری کا منصب؛ چودھرات ۔

Thaneship : (n) چودھری کا منصب یا عہد حکومت ۔

Thaness : (n) اسکاتستانی رئیس کی بیوی۔

Thank : (n) [OE. 'Panc'.] (۱) تشکر؛ امتنان؛ سپاس گذاری؛ شکر؛ شکریہ ۔(۲) اظہار تشکر ۔

Best thanks : بہت بہت شکریہ ۔

Many thanks : بہت بہت شکریہ ۔

Much thanks I got for it : (طنزاً) خوب قدردانی ہوئی۔

No thanks to : (طنزاً) کوئی تشکر نہیں ۔

To give thanks : اظہار تشکر کرنا؛ شکریے کا اظہار کرنا؛ خصوصاً خدا کا شکر ادا کرنا ۔

To return thanks : کوئی فائدہ حاصل ہونے پر شکریہ ادا کرنا یا اظہار تشکر کرنا ۔

Thank : (v) [OE. 'pancian'] (۱) (کسی کا) شکریہ ادا کرنا؛ شکرگذار ہونا؛ شکر ادا کرنا؛ اظہار تشکر کرنا؛ امتنان کا اظہار کرنا ۔ (۲) (مستقبل میں) گزارش کرنا؛ التماس کرنا؛ سپاس گذاری کرنا (کسی احسان کے لئے) ۔ (۳) ذمہ داری لینا؛ (طنزاً) الزام لگانا؛ قابل گرفت قرار دینا ۔

Has only himself to thank for that : اس میں خوداسی کا قصور ہے؛ اس کی ذمہ داری خود اسی پر ہے ۔

Thank-offering : (n) (۱) قربانی یا نذر جو یہودی خوشی کے موقع پر دیتے تھے ۔ (۲) شکرانے کی نذر یا قربانی؛ پیشکش؛ ہدیہء شکرگذاری؛ تشکر ۔

Thank you : (n) شکریہ؛ آپ کا شکریہ؛ تسلیم ۔

Thank you for nothing : (حقارت سے انکار کے موقع پر) جی بس معاف کیجئے ۔

Thank-you maam : (n) (امریکا بول چال) سڑک میں دو ڈھلوان سطحوں کا خط اتصال؛ سڑک میں شیار؛ (سڑک میں) خالی یا کھوکھلی جگہ ۔

Thankee : (n) (بازاری بول چال) شکریہ؛ تسلیم؛ آپ کا شکریہ ۔

Thankful : (a) (۱) سپاس گذار؛ متشکر؛ ممنون؛ شاکر؛ شکر آمیز؛ احسان مند ۔ (۲) شکریے کے، شکرگذاری کے (الفاظ) ۔

Thankfully : (adv.) شکر گذاری سے؛ شکریے کے ساتھ؛ شکر گذار ہوکر؛ احسان مند ہوکر ۔

Thankfulness : (n) شکرگذاری؛ احسان مندی؛ ممنونیت ۔

Thankless : (a) ناشکرا؛ ناسپاس؛ حق ناشناس؛ احسان فراموش؛ بیہودہ؛ بےارزش؛ غیر قابل تشکر؛ بے صلے کا؛ بے حس؛ غیر اثر پزیر ۔

A thankless task : وہ کام جس کی کوئی قدر نہ ہو؛ جس کا کوئی صلہ نہ ملے؛ بے صلہ خدمت یا محنت؛ بیہودہ کام؛ بے کار کام ۔

Thanklessly : (adv.) ناشکر گذاری سے؛ حق ناشناسی سے؛ ناسپاسی کے طور پر ۔

Thanklessness : (n) ناشکرگذاری؛ حق ناشناسی؛ احسان فراموشی ۔

Thanks : (n) آپ کا شکریہ؛ تسلیم ۔

Thanksgiver : (n) سپاس گذار؛ شکر گذار ۔

Thanksgiving : (n) (۱) سپاس گذاری؛ شکرگذاری؛ اظہار تشکر؛ اظہار امتنان؛ ادائے شکر (خصوصاً بارگاہِ الٰہی میں)؛ شکرانہ ۔ (۲) دعائے شکر ۔ (۳) (انجیل) شکرانے کی نذر یا قربانی ۔ (٤) (خصوصاً امریکا میں) یوم تشکر ۔

General thanks giving : عیسائیوں کی دعا کی کتاب (Prayer book) میں دعائے شکر ۔

Thanksgiving day : (n) یوم شکریا تشکر؛ وہ دن جوریاستہائے متحدہ امریکا میں خدائے تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کے لئے مقرر کیا جاتا ہے جو عموماً نومبر کی آخری جمعرات ہوتی ہے ۔

Thankworthily : (adv.) مناسب یا عمدہ سپاس گذاری سے ۔

Thankworthiness : (n) سزاوار امتنان ہونا؛ مناسب یا عمدہ سپاس گزاری ۔

Thankworthy : (a) قابل سپاس گذاری؛ قابل تشکر؛ قابل شکر؛ سزاوار امتنان ۔

Thar : (n) [Native name] (۱) (حیوانیات) تھار: نیپال میں بکری سے مشابہ ہرن ۔ (۲) اس کا اطلاق تھریا ہمالیائی جنگلی بکری پر بھی ہوتا ہے ۔

Tharf : (a) [OE.] (بول چال) سنگین؛ خشک؛ شق؛ غیرخمیری؛ فطیری ۔

Tharf-cake : (n) غیر خمیری کیک ۔

Tharm: (n) [OE. 'parm'.] (بول چال) (جمع) رودہ؛ شکم؛ آنت ۔

That : (a) [OE. 'poet. 'paet'.] (۱) وہ : یہ : اسم اشارہ جو کسی چیز کو ظاہر کرے ۔ (۲) تلفظ (dhat) اتنا؛ اس قدر ۔ (۲) (بطور اسم موصول) جو : جوکہ ۔ (۳) اسم مرجع کے طور پر استعمال کرتے ہیں؛ اسم یا جملہ محولہ جس کی طرف ضمیر یا متعلق فعل رجوع کرے ۔ (٥) Relative clause کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

After that : اس کے بعد (واقع ہوا)؛ اس وقت کے بعد؛ اس کے بعد ۔

All that : یہ اور اسی قسم کی ساری چیزیں ۔

And all that : اور اس پر قیاس کرو ۔

At that : (۱) فوراً اس کے بعد ۔ (۲) اسی طور پر؛ اسی شکل میں ۔

By that : اس وقت جب کہ واقع ہو؛ اس وقت ۔

Come out of that : (عامیانہ) بھاگ جاؤ ؛ چلے جاؤ ؛ نکل جاؤ ۔

For all that : بایں ہمہ؛ باوجود ان سب کے؛ ان سب باتوں کے باوجود ۔

I was that angry I could have struck him : (سوقیانہ) اس قدر غصہ آیا کہ جی چاہتا تھا کہ مار بیٹھوں ۔

Like that : اس طرح؛ اُس طرح؛ بدیں گونہ؛ ایں طَور ۔

Not so.. as all that : بالکل ایسا نہیں جیسا وہ ۔

Put this and that together : مختلف واقعات پر مجموعی طور سے نظر ڈالو ۔

So that's that : یہ قصہ ہے؛ یہ بات ہے (گفتگو یا بیان کے ختم ہونے کے موقع پر کہتے ہیں) ۔

Talked about responsibilities and all that : ذمہ داریوں وغیرہ (اسی قسم کی پیش پا افتادہ باتوں) کا ذکر کرتا رہا ۔

This that and the other : مختلف چیزیں؛ مختلف باتیں ۔

Went to this doctor and that or to this and doctor : کبھی اس ڈاکٹر کبھی اس ڈاکٹر کے یہاں ؛ بہت سے ڈاکٹروں کے یہاں گیا ۔

Wouldn't give that for it : (انگلیاں چٹخا کر کہتے ہیں) مجھے اس کی ذرہ برابر پرواہ نہیں ؛ میری جوتی سے ۔

That : (relative pron.) ضمائر موصولہ کے مختلف طریقوں میں استعمال ہوتا ہے ۔

That : (conj.) (۱) کہ ۔ (۲) تاکہ ۔ (۳) کہ اس کی وجہ سے ۔ (٤) اس وجہ سے کہ ؛ اس لئے کہ ۔ (٥) کاش ۔ (٦) چونکہ ۔ (۷) قریب قریب ۔ (۸) جب سے کہ ۔ (۹) لیکن؛ لیکن یہ ۔

It is rather that he has not the time : زیادہ تر اس وجہ سے کہ اس کے پاس اتنا وقت نہیں ہے ۔

Now that : چونکہ اب ؛ اس لئے کہ اب ۔

Not that I have any objection : اس وجہ سے نہیں کہ مجھے کوئی اعتراض ہے ۔

That far : (بول چال) اتنی دور ۔

That is not fair : یہ بات انصاف کی نہیں ہے ۔

That is to say : یعنی؛ بہ عبارت دیگر ۔

Thataway : (adv.) (۱) (بول چال) اس سمت میں ۔ (۲) (بول چال) اس طریقے سے؛ اس طرح ۔

Thatch : (n) [A late collateral form of Thack (n)] (۱) چھپر ؛ پوال یا پیال کی چھت؛ کاہگل؛ چھپر چھانے کا سامان ۔ (۲) (بول چال) چھپر کے بال؛ سر کے گھنے بال ۔ (۳) ویسٹ انڈیز میں مختلف قسم کی کھجور کے درخت کے نام جن کے پتے چھپر چھانے یا چھت بنانے میں استعمال کئے جاتے ہیں ۔

Thatch : (v) [O Teut. 'bakjan'.] (۱) (خصوصاً) پوال یا پیال کی چھت ڈالنا؛ پھونس کی چھت بنانا؛ نرسل وغیرہ کی چھت ڈالنا؛ ارلگا قسم کی جھاڑیوں سے چھت چھانا ۔ (۲) (مجازاً) چھپر ڈالنا؛ چھپر چھانا ۔ (۳) چھانا؛ ڈھانکنا؛ چھت بنانا؛ کاہگل کرنا؛ مکان پر چھت ڈالنا ۔

Thatch-palm : (n) کھجور کا درخت؛ کھجور کے پتے ۔

Thatched roof : (n) (تعمیرات) پھونس کی چھت؛ چھپر ۔

Thatcher : (n) کاہگل کرنے والا؛ چھت چھانے والا؛ چھت بنانے والا ۔

Thatching : (n) چھت بنانے یا چھانے کا عمل؛ چھت؛ پھونس کی چھت؛ پوال یا پیال کی چھت ۔

Thatness : (n) [f. That dem. pron.+-Ness] (فلسفہ) ہونا ۔

That's dear : شاباش تم بڑے اچھے ہو (بات مان لینے کے شکریے میں یا التجا کے طور پر چھوٹوں سے یا دوستوں سے کہا جاتا ہے) ۔

That's right : (۱) (عام) بہت خوب ۔ (۲) (سوقیانہ) ہاں ۔

Thaumato- : [comb. form of Gr. 'thauma'.] سابقہ بمعنی عجیب شے؛ معجزہ؛ معجزہ آسا؛ سحر و افسوں۔

Thaumatogeny : (n) (دینیات) (نظریہ) معجزاتی تخلیق۔

Thaumatography : (n) عجائبات نگاری؛ تشریح وتوصیف عجائب طبعی۔

Thaumatolatry : (n) (دینیات) عجائبات پرستی۔

Thaumatology : (n) معجزہ کا علم؛ تشریح معجزہ؛ کرامات کا علم؛ کراماتی بحث؛ معجز نما بحث؛ معجز نما بیان۔

Thaumatrope : (n) [irreg. f. Gr. 'thauma'+ 'trophos'.] (۱) (بصریات) چرخ حیرت؛ گردش نما۔ (۲) سیربین؛ جس میں ایک گول شیشے پر تصویریں بنی ہوتی ہیں اور تیزی سے چکر دینے سے حرکت کرتی ہوئی نظر آتی ہیں۔

Thaumatropic : (a) گردش نما کا یا اس سے متعلق؛ سیربین سے متعلق۔

Thaumaturge : (n) [med. L. 'thaumaturgus'.] (۱) (دینیات) معجزہ کار؛ معجزہ نما؛ معجزہ دکھانے والا۔ (۲) جادوگر۔ (۳) صاحبِ کرامات و خرقِ عادات۔

Thaumaturgic/-al : (a) (۱) جادو کا؛ جادو کی قسم کا؛ سحر انگیز۔ (۲) حیرت انگیز؛ معجزہ آسا؛ خارق العادت۔ (۳) شعبدہ بازی سے متعلق۔

Thaumaturgics : (n) (۱) جادو کے کھیل؛ عملیات خارق العادت۔ (۲) فن جادوگری و ساحری۔

Thaumaturgism : (n) (دینیات) معجزہ؛ کرامت۔

Thaumaturgist : (n) جادوگر؛ شعبدہ باز؛ ساحر۔

Thaumaturgus : (n) (دینیات) عامل عجائبات؛ صاحب کرامت۔

Thaumaturgy : (n) [Gr. 'thomaturgia'.] (۱) (اساطیر) جادو؛ شعبدہ بازی۔ (۲) (دینیات) معجزہ؛ اعجاز؛ کرامت؛ خرق عادت۔

Thaw : (n) (۱) برف پگھلنا؛ برف پگھلنے کا موسم۔ (۲) برف پگھلنے کی گرمی یا برف پگھلنے کے لائق گرمی۔ (۳) موسم کی حالت درجۂ حرارت کے بڑھنے سے۔ (٤) گداختگی؛ گدازش؛ یخ کشا۔ (٥) (موسمیات) ذوبان؛ سیلان الثلج۔ (٦) (موسمیات) موسم ذوبان۔

Thaw : (v) [OE. 'pawian'.] (۱) پگھلنا؛ گملنا (برف اور جمی ہوئی چیزوں کا)۔ (۲) (موسم میں) اتنی گرمی پیدا ہونا کہ برف پگھل جائے؛ حرارت کا نقطۂ انجماد ۳۲ درجے سے بڑھ جانا۔ (۳) سرد مہری یا رکاوٹ دور ہونا؛ بےتکلیف ہونا؛ کھلنا؛ (ملاقات میں) گرم جوشی پیدا کرنا۔ (٤) پگھلانا؛ گھلانا۔ (٥) سردمہری یا رکاوٹ دور کرنا۔ (٦) (مجازاً) زندہ دل ہونا؛ خوش مزاج ہونا۔ (۷) (مجازاً) نرم ہونا؛ مہربان ہونا۔

Thawless : (a) کبھی نہ پگھلنے والا؛ (برف) پانی نہ ہونے والی۔

Thawy : (a) برف پگھلنے کا؛ برف پگھلنے کے متعلق۔

The : (a) [late OE. 'pe'8.] (۱) عموماً حرف تخصیص یا حرف تعریف کے معنی میں اسمائے نکرہ سے پہلے آتا ہے۔ (۲) بعض اوقات واحد کے پہلے آکر کسی جنس یا جماعت کے نمائندے کے معنی پیدا کرتا ہے (مثلاً شیر بہ حیثیت اپنی جنس کے نمائندے کے The lion)۔ (۳) بہ غں اسماء سے پہلے آکر ان کے معنی کو محدود کرتا ہے اور عموماً شغل یا پیشے کے معنی پیدا کرتا ہے (تھیٹر کا ایکٹر (The stage)؛ پادری یا واعظ کا پیشہ The pulpit۔ (٤) بیماریوں وغیرہ کے نام سے پہلے (اب یہ استعمال کسی قدر قدیم سمجھا جاتا ہے (The Small pox)۔ (٥) شرح یا در بتانے کےلئے "فی" کے معنی میں (چار پینس فی پونڈ (4d the pound)۔ (٦) بعض اوقات اس طرح استعمال ہوتا ہے کہ اس کے بعد موصول کی ضرورت ہوتی ہے جو عموماً مقدر ہوتا ہے (وہ کتاب، جو تم نے مستعار لی تھی (The book you borrowed)۔ (۷) اسم صفت سے پہلے آکر اسم جمع یا اسم مجرد کے معنی پیدا کرتا ہے (شوکت (None but the brave deserve the fair. حسن The beautiful ) The sublime)۔ (۸) (تلفظ dhe عموماً ترچھے تاکیدی حروف میں لکھتے ہیں) شخص یا چیز کے نام سے پہلے جب اس نام کا سب سے مشہور شخص یا چیز مراد ہو۔ (۹) اکثر ایسے لفظ کے شروع میں استعمال ہوتا ہے جس سے وقت کا اظہار ہوتا ہے جیسے The time, the day, the hour وغیرہ۔ (۱۰) تعداد کےپہلے استعمال ہوتا ہے جس سے سال کا اظہار ہوتا ہے۔ (۱۱) پہاڑ، دریا، جزیرے کے نام کےپہلے استعمال ہوتا ہے (The high street, The matter horn)۔ (۱۲) سمت

کے پہلے استعمال ہوتا ہے جیسے The north, the east وغیرہ ۔ (۱۳) علوم کے پہلے ۔ (۱٤) اخبار اور رسائل کے قبل استعمال ہوتا ہے ۔ (۱۵) زبان کے پہلے استعمال ہوتا ہے ۔ (۱٦) بڑے عہدے کے ساتھ استعمال ہوتاہے جیسے The king, the prince ۔ (۱۷) معروف مغنی اور ایکٹر کے نام کے پہلے ۔ (۱۸) جسم کے کسی عضو کے ساتھ ۔ (۱۹) رشتہ دار کے ساتھ ۔ (۲۰) وزن اور پیمانے کے پہلے استعمال ہوتا ہے ۔ (۲۱) دنوں کے قبل استعمال ہوتا ہے ۔

So much the worse for him : اس کے لئے برا ہے؛ بہت برا ہے ۔

That makes it all the worse : یہ تو اور بھی برا ہے ۔

The : (adv.) [OE. 'þe'.] (۱) جتنا؛ اتنا ہی ۔ (۲) اس قدر؛ اس وجہ سے ۔ (۳) تاکید یا تکرار کےلئے آتا ہے ۔ (٤) ہرچہ؛ ہماں قدر؛ ہم چناں ۔

Thea : (n) [mod. L. f. 'thea'.] (نباتیات) جنس چائے ۔

Theaceae : (n) (نباتیات) چائیہ ۔

Theaceous : (a) (نباتیات) چائی ۔

Theandric : (a) [Gr. 'theadrikos'.] (مسیح کی ذات میں) الوہیت و بشریت کے اجتماع کا (عقیدہ وغیرہ)؛ (دینیات) اوتاری۔

Theanthropic : (a) (۱) (دینیات) اوتاری؛ اوتار کا (عقیدہ)؛ خدا کے انسانی شکل میں ظاہر ہونے کا (عقیدہ) ۔ (۲) (دینییات) خدائی وانسانی؛ الٰہی وبشری۔

Theanthropism : (n) (عقیدہ) اوتاریت ۔

Theanthropist : (n) اوتاریت کا حامی ۔

Theanthropos : (n) [eccl. Gr.] (عیسیٰ مسیح کا خطاب) خدا اور انسان کی صفات ۔

Theanthropy : (n) (عقیدہ) اوتاریت ۔

Thearchic : (a) حکومت الٰہی سے متعلق؛ دیوتاؤں کے راج کا یا اس سے متعلق ۔

Thearchy : (n) [eccl. Gr. 'thearchia'.] (۱) (دینیات) حکومت الٰہی ۔ (۲) (اساطیر) دیوتا شاہی؛ دیوتاؤں کا راج ۔ (۳) (سیاسیات) ارباب نامہ ؛ سلسلۂ دیوتایان ؛ دیوتاؤں کا طبقہ یا سلسلہ ۔ (٤) (سیاسیات) مذہبی حکومت ۔

Olympian thearchy : کوہ المپس کے دیوتا ۔

Theatine : (n) [mod. L. Theatinus'.] مسیحیوں کی ایک جماعت کا رکن جیسے Regular clerks جن کو (کشیشان رسمی) کہا جاتا ہے اس جماعت کی تشکیل سنہ ۱۵۲٤ء میں ہوئی اور سنہ ۱٦۰۰ء میں راہبہ کی ایک جماعت قائم ہوئی ۔

Theatine : (a) اس جماعت سے متعلق ۔

Theatral : (n) [L. 'theatralis'.] (شاذ) تھیٹر سے متعلق ؛ تماشاگاہ سے متعلق ۔

Theatre : (n) [L. 'theatrum.] (۱) (یونان قدیم) کھلی جگہ میں ڈراما تھیٹر یا ناٹک دکھلانے کا مقام ۔ (۲) تھیٹر ؛ تماشاگاہ؛ ناٹک گھر؛ بازیگرخانہ ۔ (۳) تھیٹر؛ لیکچر وغیرہ کا کمرا جس میں نشست گاہوں کی قطاریں تدریجاً بلند ہوتی جاتی ہیں ۔ (٤) تمثیلی ادب؛ کسی قوم یا کسی دورکے ناٹک کی کتابیں بہ حیثیت مجموعی ۔ (۵) فن تمثیل ؛ ناٹک کا فن؛ فن تماشا؛ ڈراما ۔ (٦) موقع میدان ؛ میدان جنگ ؛ رزم گاہ ۔ (۷) اسٹیج یا پلیٹ فارم تماشا کے لئے یا جس پر تماشا دکھلایا جائے ۔ (۸) ڈراما دیکھنے والے؛ تماشابین ۔ (۹) عوامی تقریب کے لئے عارضی اسٹیج، ڈانس وغیرہ ۔ (۱۰) (مجازاً) کوئی چیز جو تھیٹر کے طور پر پیش کی جائے ۔ (۱۱) کوئی جگہ جہاں کچھ کام شروع ہوتا ہے؛ مقام عمل۔

Good theatre : وہ تھیٹر جو اسٹیج پر کامیاب ہو ۔

Operating theatre : آپریشن تھیٹر جس میں طبی مدرسے کا استاد جراحی طلبا کے سامنے عمل جراحی کرتا ہے ۔

Patent theatre : انگلستان کا وہ تھیٹر جو لارڈ چیمبرلین کے لائسنس سے نہیں بلکہ سند شاہی کے ذریعے قائم ہوا ہو؛ تھیٹر منظور شاہی۔

Picture theatre : سنیما ہال؛ تماشا گاہ؛ وہ جگہ جہاں سنیما دکھلایا جاتا ہے ۔

Theatre-goer : (n) تھیٹر دیکھنے کا عادی ؛ تھیٹر کا شائق ۔

**Theatre-going : (n)** تھیٹر دیکھنے یا تھیٹر جانے کی عادت، معمول، شوق ۔

**Theatre-going : (a)** تھیٹر دیکھنے والا ۔

**Theatre-in-the-round : (n)** ایسے اسٹیج پر نمائش کرنا جس کے چاروں طرف نمائش بیں ہوں؛ دیکھو Arena theatre ۔

**Theatre of war : (n)** (فوج) میدان جنگ؛ رزم گاہ ۔

**Theatre sister : (n)** (برطانیہ) آپریشن تھیٹر کی نرس ۔

**Theatric : (a) [late L. 'theatricus'.]** (۱) تھیٹر کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) تھیٹر کے رنگ کا؛ تھیٹرپن کا؛ اثر جمانے کے ڈھب کا؛ تصنع آمیز؛ بناوٹ کا؛ دکھاوے کا؛ نمائشی ۔ (۳) تھیٹری طرز و وضع کا؛ نمود ونمائش کا؛ نمود و نمائش والا ۔

**Theatrical : (a)** (۱) تھیٹر کایا اس سےمتعلق ۔ (۲) تھیٹرپن کا ؛ تصنع آمیز ؛ بناوٹ کا ؛ نمائشی ۔ (۳) تھیٹر کے لائق ۔ (٤) ایکٹنگ کا یا ایکٹروں کا؛ اداکاروں کا ۔ (٥) مصنوعی؛ اغراق آمیز ۔ (٦) متاثر؛ تاثری ۔

**Theatrical : (n)** (۱) (جمع) ناٹک کے تماشے؛ ناٹک خصوصاً اتائیوں کا ناٹک ۔ (۲) پیشہ ور ایکٹر ۔ (۳) (مجازاً) ایکٹنگ : ڈرامائی کردار کی اداکاری ۔

Private threatricals : اتائیوں کا ناٹک ۔

**Theatrical performance : (n)** نمائش؛ تھیٹر کا تماشا ۔

**Theatricalism : (n)** (۱) ڈرامائی طرز یا کردار ۔ (۲) تھیٹر کے مانند ہونے کی حالت؛ نمودونمائش؛ تھیٹر پن؛ تصنع؛ بناوٹ ۔ (۳) تھیٹر کا محاورہ؛ تھیٹر کی چیز ۔

**Theatricality : (n)** (۱) تھیٹرپن؛ تصنع؛ بناوٹ ۔ (۲) تھیٹر بازی؛ نمائش ۔

**Theatricalize : (v)** (۱) تھیٹر بن جانا یا بنا دینا؛ تھیٹر کا رنگ پیدا ہوجانا؛ پیدا کردینا ۔ (۲) اسٹیج پر ایکٹ کرنا؛ اداکاری کرنا؛ نمائش دکھلانا ۔

**Theatrically : (adv.)** تھیٹر کے رنگ میں؛ تھیٹرپن کےانداز سے؛ تصنع یا بناوٹ سے ۔

**Theatricalness : (n)** تھیٹرپن؛ تصنع؛ بناوٹ ۔

**Theatrician : (n)** تھیٹر آرٹ کا ماہر؛ کارگرداں؛ تھیٹر کا تکنیکی ماہر ۔

**Theatricism : (n)** دیکھو Theatricalism

**Theatro- : [comb. form of Gr. 'theatron'.]** سابقہ بمعنی "تماشا خانہ" "تھیٹر" "تیاتر" ۔

**Theatrocracy : (n)** قدیم ایتھینی جمہوریہ کی طاقت مطلق یا اختیار مطلق ۔

**Theatrophobia : (n)** تھیٹر سے خوف؛ تھیٹرجانے سےنفرت؛ نفرت سنیما ۔

**Theave/Thaive : (n) [Origin Unkn.]** جوان بھیڑی (یک یا دو سالہ) جس کو ابھی بچہ نہیں ہوا ہو ۔

**Thebaic : (a) [L.'Thebaicus'.]** سواحل نیل کے شہر تیبیس (Thabes) کا یا اس سے متعلق ۔

**Thebaic : (a) [f. as prec.]** (کیمیا) تریاقی؛ افیون سے نکالا ہوا ۔

**Thebaic electecary : (n)** تریاق ۔

**Thebaic extract/-tincture : (n)** شیرہ٭ افیون؛ الکحل اور افیون کا مرکبا ۔

**Thebaic marble/-stone : (n)** تھیبیس (Thebes) کی سانینہ؛ ایک قسم کی قلمی قلوی چٹان جو آتش فشاں مادے سے ملتی ھے اور جس میں سنگ مردہ یا تو بہت کم ھوتا ھے یا بالکل نہیں ھوتا ۔

**Thebaid : (n) [L. 'Thebais,-id-'.]** (۱) تھیبیس کا علاقہ (مصر میں)۔ (۲) نظم جس کا موضوع تھیبس (Thebes) کا محاصرہ ھو؛ جنگ نامہ٭ تھیبس (خصوصاً Statius کا مصنف ۔

**Thebaid : (a)** (Thebes) تیبس سے متعلق ۔

**Thebaine : (n)** مادہ سمی قلیائی؛ زہر آلود قلیائی مادہ جو افیون سے حاصل کیا جاتا ھے($C_{19}H_{21}NO_3$) ۔

**Theban : (a) [L. 'Thebanus', f. Thebae'.]** شہر تیبس کا یا اس سے متعلق ۔

**Theban : (n)** تھیبس (Thebes) کا باشندہ؛ تھیبس کا شہری ۔

**Theban drug : (n)** افیون یا شیرہ٭ افیون ۔

Three-pair (of room) : (a) تین زینوں کی بلندی کا (کمرہ) ۔

Three-part : (a) تین حصوں والا؛ شامل سہ قسمت ۔

Three-parted : (a) سہ حصہ؛ جو تین حصوں میں تقسیم ہو؛ سہ طرفہ ۔

Three parts : (n) چار برابر حصوں میں سے تین حصے؛ تین چوتھائی۔

Three parts : (adv.) تین چوتھائی تک بڑھایا ہوا ؛ قریب قریب۔

Three pennorth : (a) Three penny worth کا مخفف ۔

Three per cent : (a) تین فیصد سود کا؛ ہر سود میں تین حصہ ملا ہوا ۔

Three per cents : (n) تین فیصد سود کے سرکاری تمسکات ۔

Three phase : (a) (الیکٹرک انجینیئرنگ) سہ ہیئتی ؛ سہ فیزی۔

Three-phase mains : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) سہ ہیئتی شہ تار ۔

Three-pile : (a) تین تہ والی (مخمل اور قالین وغیرہ کےلئے استعمال ہوتا ہے)۔

Three-piled : (a) تین تہ والی ۔

Three-ply : (a) تین تہوں کا؛ تین تہوں کا (لکڑی کا تختہ) ۔

Three-ply : (n) تین تہوں کا؛ لکڑی کا تختہ ۔

Three-point landing : (n) ہوائی جہاز کا اس طرح اڑنا کہ تینوں پہیے ایک ساتھ زمین کو چھوتے ہوں ۔

Three-point turn : (n) محدود گول جگہ میں گاڑی گھمانے کا ایک طریقہ (جس میں گاڑی تین دائروں میں حرکت کرتی ہے، یعنی آگے، پیچھے اور پھر آگے)۔

Three-pounder : (n) تین پونڈ وزن کی چیز؛ تین پونڈ وزن کا گولا پھینکنے والی توپ ۔

Three quarter/-quarters : (n) (۱) چار برابر حصوں میں سےتین حصے؛ کسی چیز کا بڑا حصہ ۔ (۲) (فٹ بال) ان تین یا چار کھلاڑیوں میں سے کوئی کھلاڑی جو ہاف بیک کھلاڑیوں کےپیچھے کھڑے ہوتے ہیں ۔

ہونا اور واجبی لگان (Free- sale, fixity of tenure, fair rent) ۔

Three-halfpence : (n) ڈیڑھ پینی؛ ملکہ الیزبیتھ کا جاری کیا ہوا چاندی کا سکّہ جو ڈیڑھ پینی کے برابر تھا ؛ نیز ولیم چہارم اور وکٹوریہ کا چاندی کا ایک سکہ جو سیلون میں جاری تھا ۔

Three-halfpenny : (a) ڈیڑھ پینی کی قیمت کا ۔

Three-halfpenny : (n) ڈیڑھ پینی ۔

Three-halfpenny worth : (a) ڈیڑھ پینی کی قیمت ۔

Three-handed/Three-hand : (a) تین کھلاڑیوں سے کھیلا جانے والا؛ تین ہاتھوں والا؛ تین آدمیوں کے (خصوصاً اسکاتستانی) کھیلنے کا (کھیل) ۔

Three-haporth : (n) Three-half penny worth کا مخفف ۔

Three-inch : (a) تین انچ لمبائی یا ضخامت (موٹائی) والی (چیز)۔

Three-in-one : (n) توحید فی التثلیث؛ عقیدۂ تثلیث ۔

Three kings day : (n) حضرت عیسیٰ کا ظہور؛ کسی مافوق البشر کا ظہور ۔

Three-legged : (a) تین پاؤں والا ؛ سہ پائی ۔

Three-legged stool : (n) تین پاؤں والی تپائی یا چھوٹی میز؛ تپایہ اسٹول ۔

Three-legged race : (n) تین ٹانگوں کی دوڑ؛ تین پاؤں کی دوڑ؛ وہ دوڑ جس میں دو آدمی کے ایک ایک پاؤں کو یعنی ایک کے داہنے پاؤں کو دوسرے کے بائیں پاؤں سے باندھ دیتے ہیں ۔

Three-line/Three-lined : (a) تین لائن والا؛ تین خطوط والا ۔

Three-man : (a) سہ نفرہ؛ سہ نفرتی؛ تین شخص کا ۔

Three-mast : (a) سہ مستولی؛تین مستولوں کا؛ سہ بادبانی ۔

Three-masted : (a) سہ بادبانی؛ سہ مستولی ۔

Three-master : (n) سہ بادبانی کشتی؛ تین مستولی کشتی ۔

Three-pair (of stairs) : (n) تین منزل سے متعلق ؛ تیسری منزل کا؛ تین منزلوں والا؛ تین زینوں والا ۔

Three-quarter : (a) (۱) سہ ربعی ؛ تین چوتھائی حجم یا تعداد کا؛ کسی چیز کی تین چوتھائی ۔ (۲) کمر تک کی (تصویر) ؛ تین چوتھائی چہرے کی (تصویر) (۳۰ انچ بائی ۲۵ انچ) ۔

Three-quarter back ; (n) (Rugby football) اُن دو ، تین یا چار کھلاڑیوں میں سے ایک جو ہاف بیک اور فل بیک کے بیچ کھڑا ہوتا ہے ۔

Three-quater binding : (n) جلد سازی کا ایک طریقہ جس میں ہاف بائنڈنگ سے زیادہ چمڑا ہو ۔

Three-quarters face : (n) کسی (رُخ) چہرے کا تین چوتھائی ۔

Three-quarter time : (n) دیکھو Three-four

Three-ring circus/-ringed- : (n) (۱) تین رنگ والا سرکس ۔ (۲) (مجازاً) بھڑکیلا نظارہ؛ زرق برق منظر یا تماشا ۔

Three sided : (a) سہ جانبی؛ سہ طرفی؛ سہ حرفی؛ ثلاثی؛ سہ قسمتی ؛ تین طرف والا ؛ تین حصوں یا پہلوؤں والا ۔

Three-sided stem : (n) تین مسطّح پہلوؤں والا تنا (ڈنٹھل) ۔

Three-square : (a) تین برابر طرف والا؛ سہ طرفہ؛ سہ پہلو برابر والا؛ تین مساوی ضلع والا؛ مثلث متساوی الاضلاع کی شکل کا؛ (مجازاً) تہرا ۔

Three-stranded : (a) سہ لا؛ سہ لڑا ۔

Three-striper : (n) امریکی بحریہ کا کمانڈر ۔

Three times three : (n) نو (مرتبہ تالیاں بجانا) ۔

Three-way : (a) (راستہ، ندی، نالا) ترابی؛ سہ راہ؛ سہ راہی؛ جہاں تین راستے ملتے ہوں ۔

Three-way tube : (n) (کیمیا) ترابی نلی ۔

Three went way : (n) ترابا ۔

Three-wheeler : (n) (گاڑی) تین پہیے والی گاڑی؛ تین پہیے والی سائیکل؛ وہ موٹر گاڑی جس میں تین پہیے ہوتے ہیں (ایک آگے اور دو پیچھے) ۔

Three-wire system : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) سہ تاری نظام ۔

Three-year/-years : (a) سہ سالہ؛ تین سال کا؛ تین سال کی عمر کا ۔

Three-year-old : (n) (خصوصاً) تین سال کی عمر کا گھوڑا؛ سہ سالا ۔

Threeling : (n) (۱) ہیجان خیز ؛ لرزا دینے والا ۔ (۲) دیکھو Trilling ۔

Threeness : (n) تثلیث؛ سہ گانگی ۔

Threepence : (n) (۱) تین پینی کے برابر کی رقم ۔ (۲) چاندی کا ایک سکّہ جو تین پینی کے برابر تھا؛ سہ پینی سکّہ ۔ (۳) تین پینی کا ٹکڑا ۔

Threepenny : (n) تین پینی کا سکّہ ۔

Threepenny : (a) (۱) تین پینی کی قیمت کا؛ تین پینی کا ۔ (۲) (مجازاً) حقیر؛ ادنیٰ؛ بے حقیقت؛ معمولی؛ سستا؛ بیکار ۔

Threepenny bit /-piece : (a) (مجازاً) حقیر شے؛ معمولی چیز؛ بے حقیقت شے ۔

Threepennyworth : (a) تین پینی کی قیمت کا ۔

Threescore : (a) تین بیسی؛ ساٹھ ۔

Threescore : (n) ساٹھ سال کی عمر ۔

Threescore and ten : (n) ستر برس کی عمر؛ عمر طبیعی ۔

Threesome : (n) (۱) (خصوصاً اسکاتستانی) تین آدمیوں کی جماعت؛ تین آدمی ایک ساتھ ۔ (۲) (گولف) ایک کھیل جس میں ایک آدمی دو آدمی کے مقابلے میں کھیلتا ہے ۔

Threesome : (a) (۱) (کھیل) تین کے کھیلنے کا ۔ (۲) ثلاثی؛ تین شخص کا کیا ہوا ۔

Thremmatology : (n) [f. Gr.'thremma' +-LOGY] (۱) (جانوروں کی) افزائش نسل یا ترقی نسل کا فن؛ حیوانات پروری ۔ (۲) فن ترقیء نباتات؛ نباتات پروری ۔

Threnode : (n) (۱) آہ و بکا؛ ماتم؛ بین (جو کسی کے مرنے پر کئے جائیں) ۔ (۲) ماتمی گیت؛ نوحہ؛ مرثیہ؛ مرثیہ خوانی؛ سوگواری ۔

Threnodial/Threnodian/Threnodic : (a) آہ و بُکا سے متعلق؛ ماتم سے متعلق؛ غمناک؛ پُر درد ۔

Threnodist : (n) مرثیہ خواں؛ سوز خواں؛ نوحہ خواں ۔

Threnody : (n) [Gr. 'threnodia'.] دیکھو Threnode

Threnos : (n) [Gr. ] نوحہ، عزا؛ مرثیہ ؛ سوگ ۔

Threpsology : (n) (طب) غذائیات؛ علم تغذیہ؛ مبحث تغذیہ ۔

Threptic : (a) تغذیہ سے متعلق؛ پرورش نوزاد ۔

Thresh : (v) دیکھو Thrash (v)

Thresh : (n) دیکھو Thrash (n)

Thresh out : (v) دیکھو Thrash out (v)

Thresher : (n) (زراعت) درآسہ؛ گہائی مشین ۔

Threshing : (n) (زراعت) گاہ؛ گہائی ۔

Threshing machine : (n) (زراعت) درآسہ؛ گہائی مشین ۔

Threshold : (n) [OE. 'perscold'.] (۱) (گھر، گرجا وغیرہ کی) دہلیز؛ چوکھٹ؛ آستان ۔ (۲) (بیجا استعمال خصوصاً مجازاً) آغاز ۔ (۳) (حیوانیات) آغاز تاثر؛ حدِّ تاثر ۔ (٤) (مجازاً) بوڈر؛ حدود؛ حد (کسی علاقے کا) ۔

Threshold of consciousness : (n) (نفسیات) اقل شعور؛ اقلِ حس ۔

Threshold of hearing : (n) سماعتی گراف؛ سماعت نگارش ۔

Threshold frequency : (n) (الیکٹرک) آغازی تعدُّد ۔

Threw : (v) Throw کا فعل ماضی ۔

Thrice : (adv.) [ME. 'pries'.] (۱) تین بار؛ تین دفعہ؛ سہ مرتبہ ۔ (۲) تگنا؛ سہ چند ۔ (۳) (مرکبات میں) نہایت؛ بہت دفعہ ۔

Thrice-blessed : (a) نہایت متبرک؛ نہایت مبارک ۔

Thrice-favoured : (a) نہایت عزیز؛ بڑا منظورنظر ۔

Thrid : (v) (قدیم) دیکھو Thread

Thridace : (n) [mod. L. 'thridacium'.] کاھوکا گاڑھا کیا ھوا عرق جو مسکن دوا کا کام دیتا ھے؛ عُصارہ، کاھو ۔

Thrift : (n) [f. Thrive- (v)+-T] (۱) (معاشیات) نفع ؛ بچت ؛ کفایت شعاری؛ کفایت؛ حاصل کی ھوئی دولت؛ فائدہ؛ منفعت ۔ (۲) پودوں کی مختلف قسموں کے نام، خصوصاً ایک گہرے شوخ رنگ کے پھولوں کا پودا جو سمندر کے کنارے اُگتا ھے ۔ (۳) بحری گلاب؛ ارغوانی پھول؛ سوسنی رنگ کا پھول ۔

Thrift : (v) کفایت شعاری کرنا؛ بچانا ۔

Thriftily : (adv.) (۱) کفایت شعاری سے ۔ (۲) طاقت سے ؛ قوت سے؛ مضبوطی سے؛ جان دار طریقے سے؛ پرزور یا مؤثر طریقے سے ۔

Thriftiness : (n) کفایت شعار ھونے کی حالت؛ خوش حالی ؛ کفایت شعاری؛ صرفہ جوئی ۔

Thriftless : (a) (۱) (شاذ)غیرنفع بخش؛ بیکار ؛ غیرفائدہ مند۔ (۲) فضول خرچ ؛ مسرف ؛ ناعاقبت اندیش ۔ (۳) فضول خرچی کا؛ مسرفانہ ۔

Thriftlessly : (adv.) غیر نفع بخش طور پر ؛ فضول خرچی کے ساتھ۔

Thriftlessness : (n) فضول خرچی؛ اسراف ۔

Thrifty : (a) (۱) کفایت شعار ۔ (۲) مرفہ الحال؛ خوش حال؛ آسودہ ۔ (۳) کامیاب؛ بامراد؛ سرسبز؛ پھلا پھولا؛ خوش قسمت؛ مبارک؛ نیک ۔ (٤) اچھی حالت میں؛ صحت مند ۔ (٥) مآل اندیش؛ عاقبت بیں؛ دوربیں ۔

Thrill : (n) [f. next :] (۱) لرزہ؛ ارتعاش؛ اہتزاز؛ تپش؛ تھرتھری ؛ کپکپی ۔ (۲) جذبات کی لہر ؛ جوش کی کیفیت؛ پھریری؛ جھرجھری ۔ (۳) دھڑکن؛ اختلاج ؛ پھڑک ؛ تڑپ ۔ (٤) (طب) اہتزاز ؛ دھڑکن؛ حرکت نبض یا حرکت قلب کی کیفیت ۔ (٥) ( عامیانہ ) ہیجان خیز ( قصہ وغیرہ ) ۔ (٦) گونج؛ گمک؛ سرسراہٹ؛ بزبزاہٹ ۔

A thrill of joy : مسرت کی لہر ۔

Thrill : (v) [Metathetic from of THIRL.v.] (۱) (دل میں)جذبات کی ایک لہر سی دوڑا دینا؛ اہتزاز کی کیفیت پیدا کردینا؛ جوش پیدا کردینا؛ بے چین کردینا؛

ہیجان پیدا کردینا؛ رگ و پے میں اثر کر جانا؛ دل ہلا دینا؛ مرتعش ہونا ۔ (۲) جذبات کی ایک لہر سی دوڑ جانا؛ اہتزازکرنا؛ پھریری آجانا؛ جوش پیدا ہوجانا؛ ہیجان سا اٹھنا؛ دل ہل جانا؛ بیتاب ہوجانا (خوشی، غصے وغیرہ سے)؛ رگ و پے میں دوڑ جانا ۔ (۳) جوش سے لرزنا (آواز وغیرہ کا) ۔ (٤) کانپنا؛ تھرتھرانا؛ لرزنا؛ ہلکی مگر تیز حرکت ہونا (آواز، روشنی وغیرہ کی) ۔ (۵) اہتزاز میں پھینکنا؛ اہتزازی حرکت میں ڈالنا ۔

Fear thrilled through my veins : خوف میرے رگ و پے میں سرایت کرگیا ۔

Thriller : (n) (۱) جوش پیدا کرنے والا؛ مرتعش کرنے والا؛ مختلج ۔ (۲) ہیجان خیز ناول ، فلم یا ناٹک ۔

Thrilling : (a) (۱) ہیجان خیز؛ لرزا دینے والا ۔ (۲) جوش سے لرزتی ہوئی (آواز وغیرہ) ۔ (۳) (طب) مختلج؛ مرتعش۔

Thrilling pulse : (n) (طب) مختلج نبض ۔

Thrillingly : (adv.) ہیجان خیز طریقے سے؛ مرتعش طورپر ۔

Thrillingness : (n) ہیجان خیزی؛ ارتعاش ۔

Thrilly : (a) ہنگامہ خیز؛ جوش انگیز؛ سنّاٹے میں لانے والا ۔

Thrimble : (انگریزی بول چال) Tremble کا متبادل ۔

Thrimsa/Thrymsa : (n) [OE. primsa.] (تاریخ)روم کا ایک سکہ؛ (وزن کے طور پر) Drachma ۔

Thrinter : (n) [Three+winter] (برطانیہ بول چال) تین سالہ بھیڑ؛ گوسفند سہ سالہ ۔

Thrinter : (a) تین سال کا؛ سہ سالہ ۔

Thrippence : (n) [Thrippence alter of threepence.] دیکھو Three pence

Thrips : (n) [L. 'thrips'(pliny).] (۱) ترپسہ؛ نبات چوس کیڑا ۔ (۲) (بیجا استعمال) انگور کی بیل کا کیڑا ۔

Thrive : (v) [ME. 'prive'.] (۱) بڑھنا؛ ترقی کرنا؛ فروغ پانا؛ پھلنا؛ پھولنا؛ کامیاب ہونا۔ (۲) دولت مند ہو جانا؛ دولت کمانا؛ قسمت ور ہونا ۔ (۳) پنپنا؛ بہت جلد بڑھنا (پودے یا جانور کا)؛ شاداب ہونا؛ سرشارہونا؛ آباد ہونا؛ سرسبز ہونا؛ بارآور ہونا؛ برومند ہونا ۔ (٤) (شخص کو) کامیاب کرنا؛ بامراد کرنا؛ بارورکرنا؛ سرسبز کرنا؛ دولت بڑھانا؛ دولت میں اضافہ کرنا ۔ (۵) (چیز وغیرہ) کامیاب ہونا؛ اچھا ہونا ۔

Thriveless : (a) ناکام؛ بےتوفیق؛غیرسودمند؛ بغیرفائدہ کے ۔

Thriver : (a) (اب شاذ) ترقی کرنے والا؛ کامیاب ہونے والا؛ ترقی پانےوالا؛ فروغ پانےوالا ۔

Thriving : (a) (۱) کامیاب؛ خوش بخت؛ سرشار؛ بامراد؛ سرسبز؛ پھلا پھولا ۔ (۲) ترقی کرنے والا؛ پنپنے والا ۔ (۳) اقبال مند؛ خوش قسمت؛ بھاگوان ۔ (٤) مبارک؛ سعید؛ موافق؛ مسعود ۔

Thrivingly : (adv.) ترقی کرتے ہوئے؛ پنپتے ہوئے؛ دولت کماتے ہوئے ۔

Thrivingness : (n) ترقی کی حالت؛ پنپنا؛ دولت کی ترقی؛ سرشاری؛ سرسبزی ۔

Thro : دیکھو Through

Throat : (n) [OE. 'prote'.] (۱) گلا؛ گُلو؛ حلق ۔ (۲) نرخرہ؛ حنجرہ ۔ (۳) گلے کی شکل کی چیز؛ خصوصاً پہاڑوں کے درمیان دریا کا تنگ حصہ؛ تنگنائی؛ درہ؛ دہنہ ۔ (٤) تنگ راستہ؛ خصوصاً کسی چیز میں داخل ہونے کی جگہ؛ کسی راستے کا تنگ حصہ ۔ (۵) (تعمیرات) قلعے کی بیرونی فصیل کا دہانہ ۔ (٦) چمنی میں آتش دان کے اوپر کا حصہ ۔ (۷) (جہاز سازی) Knee timber کے جھکاؤ کا مجوف ۔ (۸) (جہاز سازی) gaff کے شکنجے کا باہری انحنا ۔ (۹) (جہاز سازی) Floor timber کے بیچ کا حصہ ۔

At the top of one's throat : بلند آواز سے؛ تیز آواز سے ۔

Clergyman's throat : حلق کاعصابی درد(جو واعظوں یا مقرروں کو اکثر ہوجاتا ہے) ۔

Sore throat : (طب) درد گلو ؛ حلق کا درد ۔

The words stick in my throat : لفظ گلےمیں اٹک گئے ۔

To cut one anothers' throats : ایک دوسرے کا گلا کاٹنا؛ ایک دوسرے کی بربادی کا سامان کرنا ۔

To cut one's (own) throat : اپنےہاتھوں اپناگلا کاٹنا؛ خودکشی کرنا؛ خودہی اپنی تباہی کا سامان کرنا ۔

Throatiness : (n) (۱) حلقی آواز ہونا؛ حلقی تلفظ کا ہونا؛ حلقیت ۔ (۲) بڑے حلق کا ہونا ۔

Throating : (n) گلو سازی ۔

Throatless : (a) بغیر گلے کا ۔

Throatwort : (n) ایک قسم کا پھول ۔

Throaty : (a) (۱) حلق؛ حرف جس کا مخرج حلق ہو؛ (آواز) گلو گرفتہ؛ بھاری؛ بیٹھی ہوئی ۔ (۲) (جانور) بڑے حلق والا؛ جس کا گلا بہت بڑا یا موٹا ہو ۔

Throb :(n) [app. echoic.] (۱) (طب) دھڑکن؛ اختلاج ۔ (۲) (طب) لرزہ؛ تھرتھری؛ خلجان ۔ (۳) (روشنی) بھڑک ۔

In the throbs of : کشمکش میں؛ تگ و دو میں؛ الجھن میں ۔

Throb : (v) (۱) (دل ، سینہ، کن پٹی وغیرہ کا) دھڑکنا؛ پھڑکنا؛ (خصوصاً غیر معمولی تیزی سے) دل کا دھک دھک کرنا ۔ (۲) (مجازاً) جذبات کی لہر دوڑ جانا ؛ اہتزاز کی کیفیت پیدا ہونا؛ (وفور جذبات سے) ارتعاش سا پیدا ہونا ۔ (۳) لرزنا؛ تھرانا؛ تھرتھرانا؛ (نبض کا) جنبش کرنا؛ مرتعش ہونا ۔

Throbbingly : (adv.) (۱) دھڑکتےہوئے ۔ (۲) اہتزاز یا ارتعاش کی حالت میں ۔ (۳) کرب کے طور پر ۔

Throe : (n) (۱) دورہ (کسی بیماری کا)؛ درد کی ٹیس؛ فوری یا شدید صدمہ یا دھچکا؛ سخت جسمانی یا دماغی تکلیف؛ کرب؛ محنت؛ سینہ سوزی ۔ (۲) (جمع) دردزہ؛ بچہ پیدا ہونے کے وقت کا درد ۔ (۳) موت کی تکلیف ۔ (٤) (مجازاً) تشنج؛ لرزہ ۔

Throe : (v) مصیبت برداشت کرنا؛ کرب برداشت کرنا؛ تکلیف اٹھانا؛ درد سہنا ۔

Throgmorton Street : (n) (۱) لندن کا صرافہ ۔ (۲) لندن کے صرافے والے ۔ (۳) ان کی کاروائیاں ۔

Thrombase : (n) (طبیعیات، کیمیا) خمیر خون؛ دلمہ ساز مادہ ۔

Thrombectomy : (n) (جراحی) دلمہ براری ۔

Thrombin : (n) [f. Gr. 'thrombos'.] (طبعیات، کیمیا) خمیر خون؛ دلمہ سازمادہ ۔

To cut one's throat : گلا کاٹنا؛ ذبح کرڈالنا ۔

To give person the lie in his throat : کسی پر دروغ گوئی کا الزام لگانا ۔

To jump down one's throat : فوراً کسی کی تقریر کے سلسلے کو منقطع کر دینا ۔

To lie in one's throat : صریحی جھوٹ بولنا؛ سراسر جھوٹ بولنا ۔

To pour (send) down the throat : (روپے ، جانداد کو) کھانے پینے (شراب وغیرہ) میں برباد کردینا ۔

To ram down one's throat/ To cram-/To thrust- : کسی پر (اپنا خیال وغیرہ) قبول کرنے کے لئے دباؤ ڈالنا ۔

To take by the throat : گلا دبانا ۔

To thrust thing down one's throat : کسی شخص کو کسی بات کی طرف زبردستی توجہ دلانا ۔

Throat : (v) (کسی چیز میں) نالیاں بنانا یا کاٹنا؛ گھری دساریاں یا خیار بنانا یا کاٹنا ۔

Throat band : (n) (زین سازی) گھوڑے کے گلے کے اندر کا ایک تسمہ جس سے لگام کو اپنی حالت پر رکھا جاتا ھے ۔

Throat cough : (n) سُعال حلقی؛ حلقی کھانسی ۔

Throat-cut : (n) گلو بریدگی ۔

Throat-deafness : (n) حلق کی ایک بیماری سے بہراپن ۔

Throat-halyard : (n) (Gaff) کانٹے کو لٹکانے والی رسّیاں ۔

Throat lash/-latch : (n) دیکھو Throat band

Throat-pipe : (n) (تشریح) نرخرا؛ (جہاز رانی) اسٹیم انجن کی نلی جس سے اسٹیم پاس ہوتی ھے ۔

Throat-register : (n) سب سے کم آواز کا ٹیپ ۔

Throated : (a) گلو دار؛ حلقی؛ حلق کا ۔

Throatily : (adv.) حلق کے طور پر؛ حلقی تلفظ کے مطابق ۔

Thrombo-/Thromb : جزوترکیبی بمعنی دلمه ؛ لختۂ خون ۔

Thrombo-arteritis : (n) شریانی ورم جس سے انجمادِ خون ہوجاتا ھے ۔

Thrombocyte : (n) خلیّہ دلی ۔

Thrombocytic : (a) خلیّہ دلی سے متعلق ۔

Thrombocytopenia : (n) خلیّہ دلی کی کمی ۔

Thrombocytopenic : (a) خلیّہ دلی کی کمی سے متعلق ۔

Thrombocytosis : (n) خلیّہ دلی میں اضافہ ۔

Thrombophilia : (n) (طب) دلی میلان ۔

Thrombosis : (n) [mod. L.] (طب) خون بستگی؛ دلیت؛ تجمد؛ انجماد خون؛ کسی عضو یا شریان میں خون جم جانا ۔

Thrombotic : (a) انجماد خون سے متعلق ۔

Thrombus : (n) [mod. L.] (طب) دلمہ رگ؛رگ میں دورانِ خون کا رُک جانا؛ رگ میں انجماد خون ۔

Throne : (n) [L. 'thronus'.] (۱) تخت (شاہی)؛ سریر؛ اورنگ؛ گدی؛ راج گدی؛ سنگھاسن ۔ (۲) اسقف وغیرہ کے اجلاس کا تخت؛ مسند ۔ (۳) اقتدار شاہی؛ حکومت؛ سلطنت؛ راج ۔ (٤) فرشتوں کے نوطبقوں میں تیسرا طبقہ ۔ (٥) (مجازاً) سلطنت بادشاہی ۔ (٦) (سیاسیات) تخت؛ حکومت ۔ (۷) شبیہ نگار کی طرف سے پیش کی ہوئی نشست (کرسی وغیرہ) (دوسروں کے بیٹھنے کے لئے) ۔ (۸) (مجازاً) اقتدارکی کرسی؛ برتری وعظمت کی کرسی ۔ (۹) اقتدارِ اعلیٰ؛ عہدۂ اعلیٰ : اختیار اعلیٰ : فرماں روائی ۔ (۱۰) فرماں روا؛ حکمراں ۔

The throne of grace /The throne : کرسیِ عرش؛ وہ مقام جہاں خداوندقدوس بندوں کی فریاد سننے کے لئے متمکن ہوتا ھے ۔

Throne : (v) [f.- prec.] (۱) دیکھو Enthrone ۔ (۲) تخت پر بٹھانا؛ تخت نشیں کرنا؛ مسند نشیں کرنا؛ سلطنت پر بٹھانا؛ تخت پر بٹھانا ۔ (۳) (کسی مرتبے پر) فائز کرنا ۔

Throne and alter : (n) مدنی اور کلیسائی طریقہ ۔

Throneless : (a) بغیر تخت کے؛ بغیر سلطنت کے؛ بغیرمسند کے؛ بےتخت؛ بے سلطنت ۔

Throng : (n) [ME. 'prang'.] (۱) اژدہام (ازدحام) ؛ ہجوم ؛ مجمع ؛ انبوہ ؛ جمعیت ؛ بھیڑ؛ جم غفیر ۔ (۲) (چھوٹی سی جگہ میں) آدمیوں کی یا چیزوں کی کثرت؛ چپقلش ۔ (۳) کثرت تعداد؛ تعداد کثیر؛ جمگھٹ ۔ (٤) (بول چال) کام کی زیادتی یا دباؤ ۔ (٥) (بول چال شاذ) جور؛ ظلم؛ ستم؛ تعدی؛ ضیق؛ کشمکش؛ مصیبت؛ تنگدستی؛ خطرہ ۔

Throng : (a) [late ME. 'prang'.] (۱) پُرازدحام؛ پُر جمعیت؛ بھیڑ ہی بھیڑ؛ پُرہجوم ۔ (۲) لوگوں سے بھرا ہوا؛ نوکروں کا جمگھٹا ۔ (۳) مشغول؛ پُر کار؛ کام سے لداھوا ۔ (٤) (شخص) (کام یا تجارت میں) مشغول؛ مصروف؛ منہمک؛ سرگرم ۔

Throng : (adv.) (۱) متانت سے؛ سنجیدگی کے ساتھ ۔ (۲) دائماً؛ پیوستہ ۔ (۳) انہماک سے؛ سرگرمی سے؛ مصروفیت سے ۔

Throng : (v) [ME. 'prange'.] (۱) کثیر تعداد میں جمع ہونا؛ بھیڑ لگانا؛ ازدحام ہونا؛ گروپ کی شکل میں جمع ہونا؛ کثیر تعداد میں جانا ۔ (۲) ہجوم ہونا؛ ٹھٹ لگ جانا؛ ریل پیل ہونا؛ یورش ہونا ۔ (۳) (سڑک وغیرہ کو) آدمیوں یا چیزوں سے بھر دینا ۔ (٤) (قدیم) (کسی شخص کے گرد) نرغہ کرنا ۔ (٥) دھکم دھکا کرنا؛ دھکا دینا ۔ (٦) ٹھونسنا؛ بھرنا؛ ٹھونس ٹھونس کربھرنا ۔ (۷) مکمل طورپر قبضہ کرلینا (جگہ وغیرہ)؛ بھیڑ لگاکر جگہ بھر دینا ۔

Thropple/Thrapple : (n) [Origin obsc.] (اسکاٹستان اوربول چال) گلو؛ حلق؛ گلا؛ خصوصاً سانس لینے کی نلی؛ نرخرا ۔

Throstle : (n) [OE. 'prostle'.] (۱) (حیوانیات) طُرقہ؛ مُغنی چڑیا؛ تُرغہ؛ ایک خوش الحان پرند جو یورپ میں پایا جاتا ھے ۔ (۲) اون، سوت وغیرہ بننے کی مشین (میکانیات) چرخہ مشین ۔

Throstle-cock : (n) نر ترغہ؛ نرجنس کا خوش الحان پرندہ ۔

Throttle : (n) [History obsc.] (بول چال) حلق؛ گلا؛ گلو؛ نرخرا؛ حنجرہ ۔ (۲) کُھل مُندن انجن کی بھاپ نکلنے کے لئے بخارہ؛ باب النفس؛ خانق والو ۔

Throttle : (v) [late ME. 'throtel'.] (۱) گلا گھونٹنا؛ گلا گھونٹ کر مارڈالنا؛ گلا دبا دینا؛ گلا دبا کر سانس

روک دینا؛ گلو گرفتہ کردینا ۔ (۲) (مجازاً) کسی شخص کی بات کو زبردستی روک دینا ؛ بولنے سے روک دینا ۔ (۳) بخارے سے انجن کی بھاپ نکلنے کو کم یا زیادہ کرنا؛ (انجن کی) اسٹیم یا گیس کو باضابطہ کردینا ۔

Throttle-lever : (n) کھولنے یا بند کرنے کے لئے بیرم ۔

Throttle-valve : (n) کھل مندن انجن کی بھاپ نکلنے کےلئے بخارہ؛ باب النفس؛ خانق والو ۔

Throttling : (n) (۱) (طب) خنق؛ گلا گھونٹنا ۔ (۲) (طب)خانق ۔ (۳) بھاپ بندی؛ (انجینیئرنگ) اختناق ۔

Through : (a) (۱) گزرنے والا؛ جانے والا؛ ادھر سے اُدھر تک پہنچنے والا ۔ (۲) ایک مقام سے دوسرے مقام تک کا؛ ایک مقام سے دوسرے مقام تک سیدھا جانے والا؛ راست ؛ سیدھا؛ مستقیم؛ سرتا سر؛ براہ راست ۔

Through/Thro : (prep. & adv.) [OE. 'purh'.] (۱) حرف ربط ؛ حرف جار، تعلقات کو ظاہر کرنے والا؛ از میان؛ بواسطہ؛ بذریعہ؛ ذریعہ سے؛ وجہ کر؛ سبب سے؛ بدولت؛ بخاطر ۔ (۲) سرتا سر؛ ایک سرے سے دوسرے تک ؛ آرپار؛ کسی چیز میں سے ہوکر یا گزرکر ۔ (۳) ادھر سے اُدھر تک؛ اول سے آخرتک؛ از اول تا آخر؛ ایک طرف سے دوسری طرف تک؛ پورا کا پورا؛ یہاں سے وہاں تک؛ مکمل؛ آغاز سے انجام تک ۔ (٤) تمام مدت میں؛ تمام اوقات میں ۔ (٥) کنارے کنارے؛ ایک سطح سے دوسری سطح تک ؛ راستے بھر ؛ تمام راستے میں سفر کے آخر تک ؛ آخر تک ۔ (٦) (خصوصاً امریکا میں) تک؛ یہاں سے یہاں تک (بشمول مخصوص تاریخ اور نمبر) (جیسے Monday through thursday یعنی منگل سے جمعرات تک 17 through 19th) ۔

Are you through with : (بول چال) تم نے یہ کام ختم کرلیا۔

Got through : (امتحان میں) کامیاب ہوا ۔

Lasted all through : آخر تک قائم رہا؛ چلتا رہا ۔

Looked him through and through : اس کو خوب غور سے دیکھا؛تجسس کی نظر سے دیکھا ۔

Read it through and through : باربار اول سے آخر تک پڑھا۔

Read it carefully through : اول سے آخر تک غور سے پڑھا۔

To be through : (امریکا) ختم کرنا؛ پورا کرنا ۔

To be through with : ختم کرنا؛ مکمل کرنا؛ کام انجام دینا؛ معاملات کو ترتیب دینا ۔

To carry through/To drop-/To fall-/To pull - : مشکلوں اور دقتوں سے صاف نکل آنا؛ نکال لے جانا؛ انجام کو پہنچانا؛ تکمیل کرنا ۔

To go through : (۱) گزرنا (خیال کا دل میں) ؛ غور کرنا؛ تفصیل کے ساتھ بحث کرنا ۔ (۲) برداشت کرنا؛ پورا کرنا؛ انجام دینا ۔

To go through with : پورا کرنا؛ تمام کرنا ۔

To let through : اندر آنے دینا؛ داخل ہونے دینا ۔

To see through : سمجھ جانا ۔

To speak through the throat/-the nose : حلق سےبولنا؛ ناک سے بولنا ۔

To pay through the nose : Nose (n) دیکھو

Through-: جزو ترکیبی ۔

Through and through : (prep. & adv.) پورا کا پورا؛ کامل؛ ازہمہ جہت؛ سر تا سر؛ ازاول تا آخر ۔

Through bear : (v) تحمل کرنا؛ برداشت کرنا؛ متحمل ہونا؛ خیال کرنا؛ نگہداری کرنا ۔

Through-bolt : (n) بولٹ جو کسی چیز کے آر پار ہوجائے ۔

Through bond : (n) سر تا پا بندش ۔

Through bridge : (n) وہ پُل جس سے سڑک اور ریل دونوں گزرتے ہوں ۔

Through fall : (n) جنگل کے علاقے میں بارش ۔

Through gang : (n) (۱) عام سڑک؛ شارع عمومی ۔ (۲) پورا معائنہ ۔ (۳) زحمت؛ طاقت ۔

Through-joint : (n) کسی چیز کی گہرائی سے گزرنے والا جوڑ ۔

Through one's hands/Through a machine : (adv.) ہاتھ کے ذریعے؛ مشین کے ذریعے ۔

Through-passage : (n) شارع عام؛ عام گزرگاہ؛ راہ عبور ۔

Through proper channel : (n) (سیاسیات) بوساطت مجاز ۔

Through road : (n) دو شہروں کے درمیان کی شاہراہ ۔

Through-stone : (n) [OE 'pruh'. +STONE'] (۱) عمودی سنگ قبر؛ عمود شکلی قبر کا پتھر ۔

Through-stone/Thorough- : (n) (تعمیرات) دیکھو Bond-stone

Through thick and thin : (adv.) دیکھو Thick and thin

Through-toll : (n) کسی مخصوص راستے سے گزرنے پر آدمی، جانور یا اسباب وغیرہ پر لگایا گیا محصول؛ باج راہ؛ مالیات عبور؛ راستہ ٹیکس؛ محصول سڑک؛ سڑک کی چنگی ۔

Through train : (n) ایک مقام سے دوسرے مقام تک براہ راست جانے والی گاڑی۔

Through-way/Through way/Thru way : (n) خصوصاً موٹر کا راستہ : دیکھو Thorough fare ۔

Throughly : (adv.) (۱) پورے طور پر؛ مکمل؛ کاملاً؛ سراسر ۔ (۲) پوری گہرائی سے گزر کر؛ پورے کا پورا ۔

Throughout : (prep) سراسر؛ بالکل؛ ہرحصے میں؛ تماماً؛ ہر جگہ میں؛ تمام مدت میں؛ سب کہیں؛ شروع سے آخر تک ۔

Throughout : (adv.) (۱) ہر جگہ؛ پورے جسم سے؛ پورے وقت پر یا سے ۔ (۲) ازہمہ جہت؛ ہرسمت سے؛ ہر لحاظ سے؛ ہرلحہ ۔ (۳) اول سے آخر تک؛ اس سرے سے اُس سرے تک ۔

Throughout the length and breadth of the country : ملک بھر میں؛ سارے ملک میں ۔

Throughput : (n) تقسیم شدہ شے کی قیمت؛ کسی چیز کی پیش کردہ رقم؛ میزان محصول ۔

Throve : (v) Thrive کا فعل ماضی ۔

Throw : (n) [f. Throm. (v)] (۱) مڑنا؛ موڑ یا چکّر : گردش : بَل؛ پیچ؛ بَل دینے کا عمل ۔ (۲) (اسکاتستان) سنسی؛ پیچ کش؛ آنکس؛ تانا؛ اینٹھن؛ نیز کُنجی گُھمانے کا عمل ۔ (۳) (میکانیات) چکر کہنی؛ گھمیا؛ دُہری پھیر ۔ (٤) خراد مشین؛ لیتھ مشین ۔ (۵) پھینکنے کا عمل؛ قلاب اندازی؛ پھینک مارنے کا ہتھیار؛ تیررس؛ پانسے کی پھینک؛ ٹپہ؛ پلّہ؛ پانسہ؛ پو ۔ (٦) دوری جس سے کوئی چیز پھینکی جاتی ہے ۔ (۷) پانسے کا نمبر ۔ (۸) جال کا پانسہ؛ مچھلی کی شست پھینکنے کا فاصلہ ۔ (۹) (کشتی) پٹخنی؛ کشتی میں گرانا یا گرایا جانا۔ (۱۰) بولر کی بےقاعدہ گیند ۔ (۱۱) (کان کنی، ارضیات) طبقات کی ساخت کا نقص ۔ (۱۲) تیزی سے چکر دینے کی کل؛ مقناطیسی برق پیما سوئی کی اچانک گوشہ دار حرکت ۔

A stone's throw : (بے جا استعمال) تھوڑا سا فاصلہ ۔

To have a throw at : (مجازاً) حملہ کرنا ۔

Throw : (n) Throe (n) کی ایک شکل ۔

Throw : (v) [OE. "prawan'.] (۱) پھینکنا؛ ڈالنا؛ گرادینا ۔ (۲) (مجازاً) مشکل میں ڈال دینا ۔ (۳) (کرکٹ) بولر کا بے قاعدہ گیند پھینکنا ۔ (٤) (کُشتی میں) دے مارنا؛ پٹخ دینا؛ چت کردینا؛ گرادینا؛ فرش کردینا؛ (مجازاً) مقابلے میں شکست دینا؛ ہرادینا ۔ (۵) (گھوڑے کا سوار کو) گرادینا؛ الٹ دینا ۔ (٦) (امریکا) مقابلے یا دوڑ میں ہار جانا ۔ (۷) (کپڑے وغیرہ) بے پروائی سے یا جلدی جلدی پہننا یا اتارنا ۔ (۸) (سانپ کا) (کینچلی) ڈالنا؛ گرانا۔ (۹) (خرگوش وغیرہ کا) بچے دینا ۔ (۱۰) پر پھینکنا ۔ (۱۱) ریشم کے دھاگے بٹنا؛ بانٹ کر شکل دینا ۔ (۱۲) (گھوڑے وغیرہ کو) کمہار کے سانچے میں گھڑنا ۔ (۱۳) جھکانا : موڑنا : ہلانا (جسم کے کسی حصے کو) ۔ (١٤) گھمانا؛ اینٹھنا؛ بَل دار بنانا؛ مروڑنا؛ مروڑ ڈالنا؛ گوتھنا؛ بارلپیٹنا؛ گنجی وغیرہ گھمانا ۔ (۱۵) خراد میں (لکڑی وغیرہ کو) گھمانا ۔ (١٦) ترتیب دینا؛ ڈھالنا (پگھلی ہوئی دھات کو کسی شکل میں) : متشکل کرنا ۔ (۱۷) کارڈ پھینکنا؛ تاش کا پتّا پھینکنا ۔ (۱۸) ووٹ دینا ۔ (۱۹) جاری کرنا : رائج کرنا ( روشنی ، حرارت وغیرہ کا ) ۔ (۲۰) سفر کرنا؛ گزرنا ۔ (۲۱) آہستہ سے لینا (بوسہ) ۔ (۲۲) اُچٹتی ہوئی نظر ڈالنا : دیکھنا ۔ (۲۳) تکمیل کرنا؛ انجام کو پہنچانا ۔ (٢٤) (درخت، تعمیر وغیرہ) کاٹ دینا؛ گرادینا؛ گر پڑنا : توڑ دینا : ڈھادینا ۔ (۲۵) (مجازاً) کسی جگہ جانا یا آنا : جلدی سے آنا ۔ (٢٦) جوڑنا؛ ملانا؛ اضافہ کرنا؛ بڑھانا؛ پھیلانا ۔

(۲۷) زبردستی قیدکرنا ۔ (۲۸) مخصوص انداز میں اظہارکرنا؛ دوسری زبان میں ترجمہ کرنا؛ دوسری شکل میں بدلنا ۔ (۲۹) (امریکا بول چال) (تجویز کو) الٹ دینا؛ باطل کرنا؛ (کام) بگاڑ دینا؛ مضطرب کرنا؛ گھبرا دینا؛ بدحواس کردینا؛ تعجب کا اظہارکرنا؛ تعجب کرنا ۔

To throw a chest : سینہ تان کر کھڑا ہونا ۔

To throw a cloud over : دیکھو Cloud (n)

To throw a fit : (امریکا) دورہ پڑنا ۔

To throw a fly : چارہ لگاکر شست پھینکنا ۔

To throw a gloom over : دیکھو Gloom (n)

To throw (a) light on : کسی چیز پر روشنی ڈالنا؛ کسی چیز کی وضاحت کرنا ۔

To throw a lustre over : دیکھو Lustre (n)

To throw a party : (عامیانہ) پارٹی دینا؛ دعوت کرنا ۔

To throw a shadow over : دیکھو Shadow (n)

To throw a sop to : کسی خطرناک انسان یا جانور کو پرچانے کے لئے کوئی چیز پھینکنا ۔

To throw a veil over : چھپانا؛ پردہ ڈالنا ۔

To throw cold water on : دبانا (کسی کام یا منصوبے کو)۔

To throw down the glove : مقابلے کی دعوت دینا ۔

To throw dust in a person's eyes : جُل دینا؛ دھوکا دینا؛ کسی کی آنکھوں میں دھول جھونکنا ۔

To throw good money after bad : نقصان کی تلافی کی کوشش میں اور روپیہ برباد کرنا ۔

To throw in one's lot with : کسی کے ساتھ شریک ہو جانا؛ کسی کی رفاقت اختیار کرنا ۔

To throw in one's teeth : (کسی بات پر) ملامت کرنا ۔

To throw into prison : زبر دستی مقید کرنا ۔

To throw light on the matter : معاملے پر روشنی ڈالنا؛ توضیح کرنا ۔

To throw one a kiss : ہاتھ کو چوم کر اس سے کسی کی طرف اشارہ کرنا ۔

To throw one's daughter at the head of : گلے منڈھنا؛ ماں کا اپنی بیٹی کو کسی مرد سے بیاہنے کی کوشش کرنا ۔

To throw oneself at the head of : گلے پڑنا؛ عورت کا کسی سے کھلے بندوں شادی کی کوشش کرنا ۔

To throw oneself down : لیٹنا ۔

To throw-oneself into : کسی کام کو زور شور سے اٹھانا؛ سرگرمی سے مصروف یا منہمک ہو جانا ۔

To throw oneself into the arms of : کسی کی بیوی ہو جانا؛ کسی کی بیگم بن جانا ۔

To throw oneself or be thrown at or at the head of : اپنے آپ کو کسی کے راستے میں ڈال دینا؛ گلے پڑجانا ۔

To throw oneself on /-upon : اپنے آپ کو چھوڑ دینا (مثلاً عدالت کے رحم پر)؛ پورے طورپر تسلیم کرلینا ۔

To throw oneself upon : تیزی سے حملہ کرنا؛ ٹوٹ پڑنا؛ گرپڑنا ۔

To throw one's eye/- eyes/- a glance/-a look up : دہشت اور نفرت سے حیادار شخص کا بےحیائی کی حرکت سے ہکّا بکّا رہ جانا ۔

To throw one's soul/-heart/-spirit/-energy : کسی کام کو دل سے کرنا؛ کسی کام کو زور شور سے اٹھانا؛ انہماک کے ساتھ کام میں لگنا ۔

To throw open (apart, asunder) : (۱) دفعتاً کھول دینا (دروازہ)۔ (۲) داخل ہونے کی اجازت دے دینا ۔

To throw one's doors to : (۱) مہمان کے طورپر استقبال کرنا ۔ (۲) راہ کھول دینا؛ ممکن بنا دینا ۔

To throw stones : (۱) پتھر یا ڈھیلے پھینکنا ۔ (۲) اعتراض کرنا؛ انگشت نمائی کرنا ۔

To throw the feet : (گھوڑے کو) گھومنے میں اچھی طرح سے اُٹھنے دینا ۔

To throw true : بچے پیدا کرنا ۔

Throw - : جزو ترکیبی ۔

Throw about : (v) (۱) فوراً گھومنا یا گھمانا ۔ (۲) مارا مارا پھرنا۔ (۳) کوشش کرنا؛ سعی کرنا؛ جدوجہد کرنا ۔

Throw aside : (v) (۱) ایک طرف ہوجانا : ایک جانب جھکنا؛ ایک طرف کھینچنا ۔ (۲) خصوصاً (تاش کےپتّے کا) چھانٹنا ۔ (۳) ترک کرنا؛ چھوڑنا؛ برطرف کرنا؛ الگ کرنا ۔

Throw away :(v) (۱) رد کرنا؛ پھینک دینا۔ (۲) (مجازاً ) ضائع کردینا؛ کھو بیٹھنا (بے پروائی یا غفلت سے) ۔ (۳) برباد کرنا؛ فضول خرچی کرنا؛ اسراف کرنا؛ پھونک دینا؛ بغیر فائدہ اور مقصد کے خرچ کر دینا ۔ (٤) فائدہ اٹھانے سے کترانا ۔ (٥) (خصوصاً تاش میں) تاش کے کسی پتے کا چھانٹنا۔ (٦) (تھیٹر) فی البدیہہ طور پر اظہار کرنا ۔

To throw oneself away: کسی عورت کی نامناسب یا نا موزوں شادی ہو جانا ۔

Throw-away : (a) (۱) قابل ترک : قابل فروخت : قابل استعمال؛ استعمال پذیر؛ جو استعمال کے بعد پھینک دیا جائے ۔ (۲) فی البدیہہ؛ اتفاقی ۔

Throw back : (v) (۱) موروثی سیرت کی طرف رجوع کرنا؛ پرکھوں سے مشابہت رکھنا؛ اصل کی طرف لوٹنا ۔ (۲) تاخیر کرنا؛ دیر کرنا ۔ (۳) ترقی روکنا؛ آگے بڑھنے میں رفتار سست کردینا ۔ (٤) (Upon کے ساتھ) پیچھے ہٹنے پر مجبور کر دینا ۔ (٥) پچھلے واقعات کی طرف مڑنا؛ قدیم زمانے کی طرف لوٹنا ۔

Throw-back : (n) (۱) موروثی سیرت کی طرف رجوع ۔ (۲) رجعت؛ واپسی؛ مراجعت ۔

Throw-crook /Thraw- : (n) (اسکاتستانی اوربول چال) رسی بانٹنے کا ایک آلہ (گھاس، پیال وغیرہ کی) ۔

Throw-crank : (n) گھمیا؛ دھری پھیر ۔

Throw disk/-lever : (v) گول دھری پھیر ۔

Throw down : (v) (۱) تہ وبالا کرنا؛ زیروزبر کرنا ۔ (۲) طاقت توڑنا؛ قوت توڑنا ۔ (۳) خاتمہ کردینا؛ برباد کردینا ؛ شکست دینا ؛ مغلوب کرنا ۔ (٤) سر کے بل گرانا؛ ڈالنا؛ پھینکنا؛ گرانا؛ ڈھا دینا ۔ (٥) چھانٹنا : ترک کرنا ؛ چھوڑنا؛ مسترد کرنا؛ نامنظور کر دینا؛ قبول نہ کرنا ۔ (٦) (مجازاً ) مرتبہ کم کردینا؛ عہدہ گھٹا دینا؛ تنزل کرنا ۔

To throw down one's arms : سپرد کرنا؛ حوالے کرنا؛ دست بردار ہو جانا؛ مزاحمت یا مقابلے سے باز آنا؛ اطاعت قبول کرلینا ۔

To throw down one's brief (of a barrister) : (بیرسٹر کا) کسی مقدمے میں جانے سے انکار کردینا ۔

To throw down one's tools : (مزدورکا) کام چھوڑدینا یا بند کردینا؛ ہڑتال کرنا ۔

Throw in : (v) (۱) جمع کرنا؛ اضافہ کرنا؛ ضمیمہ کے طورپر بڑھانا۔ (۲) شرکت کرنا (کسی حرف میں) مہیا یا فراہم کرنا؛ سبب ہونا ؛ ممد ہونا (کسی شے کے واقع ہونے میں) ؛ داخل یا شریک کرنا ۔ (۳) متوجہ کرنا؛ کام میں لگانا۔ (٤) گھاٹے یا روکن میں دے دینا؛ اوپر سے یا الگ سے دینا ۔ (٥) جملہء معترضہ کے طور پر کہنا؛ بیچ میں کہہ اٹھنا (کوئی بات) ۔ (٦) (مچھیرے کا) جال ڈالنا ۔ (۷) (شکار میں) شکاری کتے کا شکار کی تلاش کرنا ؛ کھوج لگانا؛ سونگھ کر معلوم کرلینا۔ (۸) (کُشتی اور مکّابازی) چیلنج کرنا یا چیلنج قبول کرنا ۔ (۹) (فٹ بال، کرکٹ) بال پھینکنا ۔

To throw in one's hand : (۱) (پوکر) پتےکو کھیل ختم کرنے سے پہلے ہی پھینک دینا ۔ (۲) شکست تسلیم کرلینا؛ مقابلے سےباز آجانا ۔

To throw in one's lot with : انجمن میں شریک ہونا؛ جماعت میں شریک ہونا؛ کسی کی رفاقت اختیار کرنا ۔

To throw in the sponge/-towel : (پہلوانوں کا محاورہ) اسفنج کو پھینکنا (مجازاً) ہار مان لینا؛ مقابلے سے دست بردار ہونا ۔

Throw lathe : (n) چھوٹا دستی خراد ۔

Throw line : (n) مچھلی کی ڈور؛ شست ۔

Throw-off : (n) (۱) (لومڑی کا شکار) شکار یا دوڑ کا آغاز ۔ (۲) ایک تکنیک جس سے مشین کے پُرزے الگ کر دیئے جائیں یا اس کا عمل رد کر دیا جائے ۔ (۳) شاخ؛ فرع ۔

Throw off : (v) (۱) ترک کردینا؛ (ملاقات، دوستی) ۔ (۲) نجات پانا؛ پیچھا چھُڑانا (بیماری سے یا تکلیف دہ شخص سے)؛ پیچھا چھڑانا (جوا، بندش، طوق، بوجھ وغیرہ سے) ۔ (۳) (بہروپ یا بھیس) اتار پھینکنا؛ لباس وغیرہ اتار دینا؛ عادت وغیرہ چھوڑ دینا ۔ (٤) (نظم یا عمدہ فقرہ) کہہ ڈالنا ۔ (٥) (کتوں کا) بُو پر چلنا؛ شکار کا آغاز کر دینا؛ شکار کا پیچھا شروع کر دینا؛ شکار شروع کرنا ۔ (٦) (گفتگو، کھیل وغیرہ) شروع کرنا ۔ (۷) جلدی سے علاحدہ رکھنا؛ ہٹانا کسی چیز کا (استعمال یا خیال) ۔ (۸) بے دخل کردینا؛ نکال دینا؛ اخراج کرنا (کسی مادے کا)؛ چھوڑدینا؛ خصوصاً بیکار چیز کو ضائع کر دینا ۔ (۹) (برگ وبار) باہر نکالنا؛ برگ و بارلانا ۔ (۱۰) نقشہ کھینچنا؛ اسکیچ اتارنا؛ نقش ثبت کرنا ۔ (۱۱) (عکاسی) تصویر چھاپنا؛ منفی پلیٹ سے روشنی گزارکر تصویر بنانا ۔

Throw on : (v) (۱) (کپڑا وغیرہ) جلدی سے پہننا ۔ (۲) بُو پر شکار کو چھوڑ دینا ۔

Throw out : (v) (۱) باہر پھینکنا؛ زمین سے نئے پودوں کو اکھاڑ پھینکنا ۔ (۲) (مکان کا حصہ وغیرہ) آگے کو بڑھا کر بنانا؛ آگے کو نکالنا؛ آگے بڑھانا؛ بڑھانا؛ اضافہ کرنا ۔ (۳) کنایتاً کہنا؛ اشارتاً کہنا؛ پردے پردے میں کہنا ۔ (٤) نامنظور کرنا؛ مسترد کرنا (مسودۂ قانون پارلیمنٹ میں)؛ قبول نہیں کرنا؛ انکارکرنا ۔ (٥) کسی شخص کی گفتگو یا کام میں خلل ڈال کر اسے گڑ بڑادینا ۔ (٦) (کرکٹ) فیلڈر کا وکٹ میں گیند مار کر کھلاڑی کو آؤٹ کردینا۔ (۷) (گرمی اور روشنی) شعاع ڈالنا؛ نوریا حرارت پھیلانا؛ ضو افگنی کرنا (مرکز سے) ۔ (۸) رسنا؛ پسیجنا؛ پسینہ نکلنا ۔ (۹) مشورہ دینا؛ اشارہ کرنا ۔ (۱۰) (فوج) نوک جھونک ختم کردینا ۔ (۱۱) دور کردینا؛ دور ہونا ۔

Throw over : (v) چھوڑ دینا (بے وفائی سے)؛ قطع تعلق کر لینا؛ ساتھ چھوڑ دینا ۔

Throw over : (n) (۱) چھوڑ دینے کا عمل ۔ (۲) ایک قسم کا کشادہ لباس؛ لبادہ؛ شال وغیرہ ۔

Throw overboard : (v) چھوڑ دینا؛ ترک کردینا ۔

Throw-stick : (n) (۱) گھما کر پھینکنے کی لکڑی ۔ (۲) (آسٹریلیا کا) لکڑی کا ایک قدیم ہتھیار جو پھینکنے والے کے پاس واپس آجاتا ہے (مثلاً گرز یا چقماق) ۔

Throw together : (v) (۱) جلدی جلدی ایک ساتھ ملانا؛ جلدی سے ایک ساتھ رکھنا ۔ (۲) اتفاقی طورپر (شخص کو) جماعت یا انجمن میں لانا ۔

Throw up : (v) (۱) قے کرکےخارج کرنا؛ قےکرنا؛ (کھائی ہوئی چیز)ڈال دینا؛ قےمیں گرادینا۔ (۲) (آنکھ، ہاتھ وغیرہ) اچانک یا جلدی سے اُٹھانا ۔ (۳) اٹھانا؛ چڑھانا (کھڑکی کا شیشہ وغیرہ) ۔ (٤) چھوڑ دینا؛ استعفادے دینا (ملازمت سے)؛ واگذاشت کرنا (عادت، منصوبہ، حق یا قبضہ) ۔ (٥)جلدی جلدی تعمیر کرنا؛ جلدی جلدی مرتب کرنا ۔ (٦) ممتاز بنانا؛ مشہور دکھانا ۔ (۷) (جہاز رانی) ہوا کے رُخ پر جہاز کو پھیر دینا ۔ (۸) (شکار میں) زمین سے سر اُٹھالینا؛ بُو کا ضائع ہوجانا ۔

To throw up in (into, on) the wind : ہوا کے رخ پر جہاز کو گھما دینا ۔

To throw up the game /-one's cards : کھیل بند کرنے کے لئے تاش کے پتوں کو ٹیبل پر پھینک دینا ۔

To throw up the sponge : Sponge (n) دیکھو

To throw up one's hands : شکست تسلیم کرلینا ۔

Throw wheel : (n) خراد کا پہیّا (کھینچنے والا) ۔

Thrower : (n) (۱) پھینکنے والا ؛ ڈالنے والا ۔ (۲) کوزہ گر؛ سفال گر؛ مٹی کا برتن بنانے والا (مزدور، کمہار) ۔ (۳) ریشم کے دھاگے بٹنے والا ۔

Throwing : (n) (۱) پھینکنے کا عمل ۔ (۲) طاس ریزی؛ قلاب اندازی۔

Throwing-balls : (n) (جنوبی امریکا) دیکھو Bolas

Throwing-knife/-iron : (n) چاقو کے مانند ہتھیار جسے غیر مہذب افریقی استعمال کرتے تھے ۔

Throwing-mill : (n) کچے ریشم کو دھاگے میں تبدیل کرنے والی مشین ۔

Throwing-stick : (n) (۱) لکڑی کا ایک چھوٹا آلہ جس سے نیزہ، تیر وغیرہ پھینکتے ہیں ۔ (۲) گھما کر پھینکنے کی لکڑی۔

**Throwing wheel : (n)** کمہار کا چکّا ۔

**Thrown : (a)** (۱) خراد پر گھمایا ہوا (بول چال) ۔(۲) کمہار کے چکّے پر بنایا ہوا ۔ (۳) (ریشم) دھاگے میں بٹا ہوا ۔

**Thrown silk : (n)** ریشم کا دھاگا جو دو یا زیادہ دفعہ باٹا گیا ہو ؛ دوہرا بٹا ہوا ریشم کا دھاگا ۔

**Thrown singles : (n)** اکہرا بٹا ہوا ریشم کا دھاگا ۔

**Throwster : (n)** (۱) ریشم کے دھاگے بٹنے والا؛ پشم باف ۔ (۲) ریشم کے دھاگے بٹنے والی عورت ۔

**Thru :** Through کا متبادل ۔

**Thrum : (n) [ME. 'throm'.]** (۱) (بنائی) ریشم کی جھالر جو کھڈی سے تھان کاٹ لینے کے بعد اس پر لگی رہتی ہے ۔(۲) اس کا کوئی تار یا ریشہ ۔ (۳) کوئی ٹوٹا ہوا تار یا جھالر کا گچھا؛ طرہ ؛ لچھا (تانتوں کا) ۔ (٤) دھاگوں کی جھالر ۔ (٥) (جہاز رانی) معمولی ریشم کے چھوٹے ٹکڑے ۔ (مجازاً) (جمع) پرزہ؛ دھجی؛ کترن؛ چھیلن ۔

**Thread and thrum :** سب ایک ساتھ؛ اچھا بُرا سب ۔

**Thrum : (n) [Echoic]** مختلف آواز پیدا کرنے والا لفظ ؛ تن تن (کی آواز)؛ تپ تپ کی آواز؛ (بول چال) بلّی کی سی آواز ۔

**Thrum : (v) [f. Thrum. (n)]** (۱) ریشم کی جھالر بنانا ۔ (۲) روئیں دار بنانا؛ جھالی دار بنانا؛ ریشے دار بنانا ۔ (۳) (جہاز رانی) رسّے کی لڑیوں کو بادبان میں سینا ۔

**Thrum : (v) [Echoic]** (۱) اناڑی پن سے بجانا؛ تن تن کرنا (ستار وغیرہ) ۔ (۲) (انگلیوں سے میز وغیرہ پر) کھٹ کھٹ کرنا؛ طبلہ سا بجانا۔ (۳) اناڑی پن سے بجانا یا بجایا جانا ۔ (٤) پیانو وغیرہ چھیڑنا (خصوصاً اناڑی پن سے) ۔ (٥) ایک سُرے پن سے بجانا؛ اول سے آخر تک ایک انداز سے بجانا ۔ (٦) غنغناہٹ کی آواز نکالنا؛ غنغنانا ۔ (۷) بڑ بڑانا؛ منہ ہی منہ میں بولنا ۔

**Thrum eye : (n)** ایک طرح کی ریشے دار معدنی چیز جس کا غیر اشتعال پذیر تختہ بنایا جاسکتا ہے؛ Asbestos کا ایک نام ۔

**Thrummy : (a)** (اب شاذ) گچھے دار؛ جھالردار؛ لچھے دار؛ پشمالو ؛ ژولیدہ ؛ لمبے بالوں والا؛ مخمل نما؛ مخمل سا ۔

**Thrumwort : (n)** (۱) ایک قسم کا جھالردار درخت ۔ (۲) ایک قسم کا آبی پودا ۔ (۳) ایک ارغوانی رنگ کی بالیوں کا سنبل نما پودا جو باغوں میں بویا جاتا ہے ۔

**Thrush : (n) [OE. 'prysce'.]** (۱) ایک خوش الحان پرند جو یورپ میں پایا جاتا ہے؛ ترغہ؛ طوطی؛ طرقہ؛ باسترک؛ (حیوانیات) ذُج ۔ (۲) Turdus جنس یا Turdidae خاندان کی مختلف قسموں کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Migratory thrush : امریکی رابن (Rabin) ۔

New York thrush : امریکی آبی پرندہ ۔

Pacific thrush : پولی نیشیائی پرند ۔

Shrike-thrush : دیکھو Shrike

Wilson's thrush : شمالی امریکا کا ایک پرند ۔

**Thrush : (n) [Origin obsc.]** (۱) (طب) قُلاع؛ منہ آنا؛ ایک مرض جو خصوصاً بچوں کے منہ اور حلق میں ہو جاتا ہے جس سے موتیوں کی طرح کے چمکتے ہوئے چھالے پیدا ہوجاتے ہیں ۔ (۲) (بیطاری) قلاع جو گھوڑے کے سُم کے بیچ میں ہو جاتا ہے ۔

**Thrush-fungus : (n)** اسفندی قسم کا ایک فاسد دُنبل ۔

**Thrush-nightingale : (v)** ایک قسم کا خوش الحان بلبل ۔

**Thrush-tit : (n)** چین اور جاوا کے علاقوں میں پایا جانے والا Cochoa جنس کا ایک پرند ۔

**Thrust : (n) [f. thrust v.]** (۱) زور کا دھکّا ۔(۲) ہولا؛ وار (نیزے وغیرہ کا) ۔ (۳) شدید حملہ : بلاّ : یورش ۔ (٤) (مجازاً) چوٹ؛ طعن؛ ضرب ۔ (٥) (محراب، شہتیر وغیرہ کا) دباؤ؛ مجموعی دباؤ؛ ڈھکیل ۔ (٦) (کوئلے کی کان وغیرہ میں) چھت کے بوجھ سے ستونوں کا بیٹھ جانا۔(۷) ازدحام؛ جمعیت ۔ (۸) ہوائی جہاز یا راکٹ کے جیٹ کا اگلا دباؤ ۔

**Thrust : (v) [Early ME. 'prustan'.]** (۱) لپکانا؛ چلانا؛ جھٹکے کے ساتھ بڑھ جانا (ہاتھ وغیرہ) ۔ (۲) ٹھونسنا؛ زور سے ڈالنا یا رکھنا ۔ (۳) چبھونا؛ بھونکنا؛ گڑونا؛ نوکدار ہتھیار گھسا دینا ۔ (٤) چھید ڈالنا؛ خنجر وغیرہ بھونک کر آرپار کردینا؛ سوراخ کرنا ؛ رخنہ کرنا؛ برمانا؛ بیندھنا ۔ (٥) ہولا مارنا ؛ وار کرنا : حملہ کرنا ۔ (٦) ڈھکیلنا؛ زور سے ہٹانا؛ نہیلنا ۔ (۷) گھسنا؛ دھکا دے کر بڑھ جانا یا نکل جانا؛ دھکم دھکا

کر کے آگے بڑھنا؛ بڑھنا؛ نکلنا (جڑ وغیرہ کا)۔ (۸) مجمع لگانا ؛ بھیڑ لگانا ؛ ازدحام لگانا ۔ (۹) داخل ہو جانا؛ گھس جانا؛ چھیدنا ۔ (۱۰) (مجازاً) (کسی کی خواہش کے خلاف) بہ زور کسی حالت میں پہنچا دینا ۔ (۱۱) اضافہ کرنا؛ بڑھانا؛ الحاق کرنا ۔ (۱۲) زبر دستی داخل کرنا؛ ٹھونسنا؛ زبر دستی لادنا (کسی شخص کو کسی شخص پر)۔

Home thrust : تیر کا نشانے پر لگنا ۔

To thrust oneself or one's nose in : ٹانگ اڑانا؛ خواہ مخواہ دخل دینا ۔

Was thrust from his rights : اپنے حقوق سے محروم کر دیا گیا ۔

Thrust-block : (n) فریم یا سانچا جس پر (جہاز وغیرہ کے انجن میں) بیلن کا دباؤ پڑتا ہے ۔

Thrust fault : (n) دیکھو Over fault

Thrust hoe : (n) (اوزار) کُھرپا ۔

Thruster : (n) [f. prec+ER.] (۱) ٹھونسنے والا؛ چھید ڈالنے والا؛ چبھونے والا؛ ڈھکیلنے والا؛ دھکا دے کر بڑھ جانے والا ۔ (۲) (شکار، عامیانہ) لومڑی کا شکاری جو آگے بڑھنے کے شوق میں دوسرے شکاریوں اور کتوں کو خطرے میں ڈال دے ۔

Thrustful : (a) پُرزور؛ طاقت ور؛ مضبوط؛ باثر؛ حملہ آور ۔

Thrustfulness : (n) طاقت وری؛ مضبوطی؛ حملہ آوری ۔

Thrusting : (n) (۱) فشار؛ زور؛ تحمیل ۔ (۲) (جمع میں) چھاچھ (پنیر سے نکالا ہوا)۔

Thrusting-screw : (n) پنیر کو دبانے والی ایک مشین ۔

Thrutch : (v) [OE. 'pryc-c(e)an.] (۱) نچوڑنا؛ کچلنا؛ دبانا ۔ (۲) دھکاپیل کرکے گھس جانا؛ ٹھنس جانا؛ دھنسے پڑنا؛ ٹکرانا؛ دھکالگانا۔ (۳) مجبور کرنا؛ دباؤ ڈالنا؛ زور ڈالنا۔ (٤) (مجازاً) جبر و تعدی کرنا؛ جابرانہ حکومت کرنا؛ زیر کرنا ۔ (۵) (خصوصاً) نکالنا؛ رس نکالنا؛ عرق نکالنا (پنیر کا)۔

Thruway : (n) Through-way کا متبادل ۔

Thud : (n) [Orig. Sc.] (۱) (اسکاٹستانی اور بول چال) طوفان؛ گردباد؛ برف وباراں؛ باد و باراں؛ جھکڑ یا آندھی ۔ (۲) ٹھونسنا؛ ضرب؛ لگاتارضرب؛ تپ تپ؛ بھدا کا؛ گدا کا؛ بھد سے گرنے کی آواز ۔

Thud : (v) [Origin. Sc.] (۱) (اسکاٹستانی) طوفان کی مانند حرکت کرنا ۔ (۲) بھد سے یا گد سے گرنا ۔ (۳) اس طرح گرنے کی آواز ہونا؛ بھداکا ہونا؛ گداکا ہونا ۔

Thug : (n) [Hindi, 'thag, Marathi, thak'.] (۱) ٹھگ (ہندوستان کے ڈاکوؤں کی ایک خاص جماعت جس کا سنہ ۱۸۲۵ میں خاتمہ کر دیا گیا) ۔ (۲) بدمعاش؛ گنڈا؛ خونی؛ لچّا؛ شُہدا؛ سفّاک (اب امریکا)۔

Thug : (v) ڈاکازنی کے ذریعے قتل کرنا ۔

Thuggee : (n) [Hindi,'thagi'.] ٹھگوں کا پیشہ؛ ٹھگوں کے ذریعہ ڈاکازنی کا طریقہ؛ ٹھگی؛ بدمعاشی ۔

Thuggery/Thuggism : (n) دیکھو Thuggee

Thuja : (n) [mod. L. (Linn.).] تھوجا؛ سدا بہار جھاڑی جسے تھویا بھی کہتے ہیں ۔

Oil of thuja : تھوجا کی لکڑی سے تیار کیا ہوا تیل ۔

Thuja occidentalis : (n) تھوجا کی لکڑی اور اس سے تیار کی ہوئی دوا ۔

Thule : (n) [L.] (۱) وہ نام جو قدیم جغرافیہ دانوں نے برطانیہ کے شمال کے کسی جزیرے یا ملک کا رکھا تھا اور جو دنیا کا شمالی سرا سمجھا جاتا تھا ۔ (۲) (مجازاً) نصف النہار؛ سمت الراس؛ دنیا کا چھور ۔

Ultima thule : کوئی دور دراز نا معلوم مقام ؛ دنیا کا چھور۔

Thulium : (n) (کیمیا) تھولیم (عنصر، دھات)۔

Thumb : (n) [OE. 'thuma'.] (۱) انگوٹھا؛ ابہام ؛ انگشت نر؛ نر انگشت ۔ (۲) چوپایوں کے پنجے میں اس کے مقابل کی انگلی ۔ (۳) دستانے کاحصہ جو انگوٹھے کو چھپاتا ہے۔ (٤) انگوٹھے کی طرح کی کوئی چیز ۔ (۵) (ناپ میں) انگوٹھے کی لمبائی جو ایک انچ کے برابر استعمال ہوتی ہے ۔

A golden thumb/ Miller's thumb/Thumb of gold :
(۱) آٹا پیسنے والے کی بےایمانی یا آٹا چُرا لینا ۔
(۲) کاروبار کا نفع؛ تجارت کی منفعت ۔

One's fingers all thumbs : ایسے شخص کے متعلق کہا جاتا ھے جو بے ڈھنگا یا پھوہڑ ھو؛ بد سلیقہ آدمی؛ کُڈھنگا ۔

(Put your) thumbs up : خوش ھو؛ مسکراؤ ۔

Rule of thumb : وہ قاعدہ جو روز مرہ کے تجربے پر مبنی ھو؛ روز مرہ کے تجربے کا ۔

To bite one's thumbs : غصہ یا گھبراہٹ کا اظہار کرنا؛ پریشانی کا اظہار کرنا ۔

To bite the thumbat : دیکھو Bite (v)

To turn up(down)the thumb (s) : پسندیدگی کا اظہار کرنا یا ناپسندیدگی کا اظہار کرنا ۔

Under the thumb of/Underone's thumb : کسی کے قابو میں؛ کسی اشارے پر؛ مٹھی میں؛ کسی کے ماتحت ۔

Thumb : (v) (۱) انگوٹھے سے گھس ڈالنا؛ میلا کردینا (کتاب کےصفحے وغیرہ)؛ (مجازاً) زیادہ پڑھنا؛ بے شعوری یا اناڑی پن سے پیانو وغیرہ بجانا ۔ (۲) چھونا؛ ہاتھ لگانا؛ ہاتھ پھیرنا؛ انگھو تھے سے محسوس کرنا ۔ (۳) انگوٹھے سے دبانا؛ انگوٹھےسے پھیلانا؛ انگوٹھے سے ملنا؛ انگوٹھے سےلینا ۔ (٤) توپ کے مسالے کے سوراخ کو انگوٹھے سے چھپانا ۔ (٥) (امریکا) لفٹ مانگنا (گاڑی وغیرہ پر سوار ھونے کے لئے)؛ انگوٹھے سے اشارہ کرکے سواری وغیرہ پر سوار ھونے کے لئے درخواست کرنا ۔

To thumb one's nose : لمبی ناک نکالنا؛ تمسخر کرنا ۔

Thumb-bird : (n) Goldcrest کا مقامی نام ۔

Thumb-blue : (n) نیل کی ٹکیا جو دھلائی کے کام آتی ھے ۔

Thumb bottle : (n) چھوٹی شیشی خصوصاً عرق یا رقیق دوا کی ۔

Thumb box : (n) چھوٹا بکس جس میں Painting کا سامان رکھا جاتا ھے ۔

Thumb down : (v) رد کردینا؛ مسترد کردینا ۔

Thumb-index : (n) کنارے کی انڈیکس؛ اوراق کتاب کے سامنے کے کنارے پرکٹے ھوئے نشانات جس پر حروف تہجی ترتیب وارلکھے ھوتے ہیں اور انڈیکس کا کام دیتے ہیں ۔

Thumb-latch : (n) چٹکی جو انگوٹھے سے دباکر کھولی اور بند کی جاتی ھے ۔

Thumb-mark : (n) (کتاب پر) انگوٹھے کا نشان؛ دھبّا؛ اثر ابہام؛ انگوٹھے کا نشان (پہچان کےلئے) ۔

Thumb-mark : (v) انگوٹھے کا نشان لگانا ۔

Thumb-nail : (v) (۱) انگوٹھے کا ناخن ۔ (۲) پور بھر کی تصویر؛ انگوٹھے کے ناخن کے برابر کی تصویر ۔ (۳) (مجازاً) مختصر لفظی تصویر؛ سرسری خاکا ۔

Thumb-nail sketch : (n) (۱) انگوٹھے کے برابر تصویر ۔ (۲) سرسری خاکہ (کسی شخص یا چیز کا الفاظ میں) ۔

Thumb-nut : (n) (میکانیات) ڈھبری، انگوٹھے سےپھرانے کی؛ مہرہ٬ خروسک ۔

Thumb pin : (n) چپٹی کیل ۔

Thumb-pot : (n) مختصر سائز کا پھول کا گملا؛ گلدان کوچک؛ چھوٹا پھولدان ۔

Thumb-print : (n) شناخت کے لئے انگوٹھے کا نشان؛ اثر ابہام۔

Thumb-ring : (n) ابہامی انگشتری؛ تلوار کا محافظ دستہ ۔

Thumb-rule : (n) دیکھو Rule of thumb

Thumb-rope : (n) گھاس یا پیال کی انگوٹھے سے اینتھ کر بنائی ھوئی رسی ۔

Thumb-screw/Thumbscrew : (n) (۱) (میکانیات) شکنجہ؛ ابہام؛ انگوٹھوں کا شکنجہ ۔ (۲) انگوٹھے دباکر تعذیب کرنے کا ایک آلہ؛ ایسا پیچ یا ڈھبری جس میں گھمانے کے لئے تتلی کے سے پَر بنے ھوں؛ پیچ خروسک ۔

Thumb-screw/Thumbscrew : (v) انگوٹھے کے شکنجوں کے ذریعے اذیت دینا؛ انگوٹھے دبا کر تعذیب کرنا ۔

Thumb-stall : (n) (۱) انگوٹھے کی حفاظت کے لئے گدی یا خول ۔ (۲) موچی کا انگشتانہ ۔

Thumb-tack : (n) چپٹی کیل ۔

Thumbed : (a) (۱) انگوٹھے والا؛ ابہام نما (کنگھی وغیرہ) ۔ (۲) کثیف شدہ (انگلی کے اثر سے)؛ گندہ؛ (کتاب وغیرہ) زیادہ استعمال کی ہوئی ۔

Thumbikins/Thumbkinds : (n) دیکھو Thumb-screw

Thumbless : (a) (۱) بےانگوٹھے کا؛ بے ابہام کا ۔ (۲) (مجازاً) خام دست؛ بے مہارت ۔ (۳) Spider- monkey کے متعلق استعمال ہوتا ہے جس کا انگوٹھا کام نہیں کرتا ہے ۔

Thumbs down : (n) علامت مخالفت ۔

Thumbs up : (عامیانہ) اہاہا؛ واہ وا ۔

Thumby : (a) (۱) بے دست و پا ۔ (۲) دیکھو Clumsy ۔

Thummin : (n)[Heb. Hedi 'tummim'.] بیش قیمت پتھر پھینک کر فال نکالنے کا ایک طریقہ جس کا ذکر عہد نامہ٭ عتیق میں ہے ۔

Thump : (n) [Echoic.] (۱) گھونسا؛ تھپڑ؛ ٹنڈا ۔ (۲) اس قسم کے گھونسے کی سخت آواز ۔ (۳) لگاتار گھونسا؛ لگاتارضرب ۔ (٤) (خصوصاً) کھٹکھٹاہٹ؛ تھپتھپاہٹ ۔ (٥) (جمع میں) گھوڑے کے سینے کو تھپتھپانا؛ (آدمی میں) ہچکی کی طرح کی کوئی صورت ۔

Thump : (v) [Echoic.] (۱) ضرب لگانا؛ زورسے مارنا؛ زور سے ہاتھ مارنا؛ گھونسا مارنا (میز وغیرہ پر)؛ ٹنڈا مارنا؛ ہتھوڑے مارنا؛ پیٹنا ۔ (۲) گھونسے لگانا؛ ٹنڈے رسید کرنا؛ ٹھونکنا؛ مرمت کرنا؛ مکّوں، گھونسوں سے مارنا ۔ (۳) (پاؤں) زمین پر پٹکنا؛ زور سے پیٹنا (زمین پر) ۔ (٤) (جسم کا) ٹکرانا؛ تصادم ہونا؛ شدت سے مارنا؛ شدت سے وار کرنا ۔ (٥) (مجازاً) (لڑائی میں) مارنا؛ (لڑائی میں) ہرانا؛ بازی جیت لے جانا؛ سبقت لے جانا ۔ (٦) ٹپ ٹپ کر کے چلنا؛ قدم کی تیز آواز کے ساتھ چلنا ۔ (۷) ہچکولے کے ساتھ بڑھنا؛ جھٹکے کے ساتھ حرکت کرنا ۔ (۸) دل کا تیز چلنا؛ (دل کا) دھڑکنا ۔

To thump a cushion/-the pulpit : (جوشیلے واعظ کا اپنے وعظ میں) میزکےتختے پرگھونسا مارنا ۔

Thumper : (n) (۱) گھونسا مارنے والا؛ ضرب لگانے والا؛ پیٹنے والا؛ مُشت زن؛ گھونسے باز ۔ (۲) (بول چال) لمبا تڑنگا آدمی؛ بڑی سی چیز ۔ (۳) سفید جھوٹ؛ سخت جھوٹ ۔

Thumping : (a) (۱) سنگین؛ بزرگ؛ زوردار (آواز) دھماکا ۔ (۲) (مجازاً) سخت (جھوٹ)؛ بہت بڑا؛ بڑا بھاری؛ زبردست ۔

Thunder : (n) [OE. 'thunor'.] (۱) (بادل کی) گرج؛ (بجلی کی) کڑک؛ رعد ۔ (۲) بجلی (جو گرتی ہے)؛ بجلی کا کڑکا؛ صاعقہ ۔ (۳) (تعریف وغیرہ کا) شور، ڈونگرا ۔ (٤) ہنگامہ خیز؛ ہیجان خیز؛ معرکے کا (ناول وغیرہ) ۔ (٥) (جمع) زور شور کے اعتراضات؛ لعن طعن؛ دھمکیاں ۔ (٦) رعد کی مانند کوئی چیز؛ رعد آسا آواز؛ گرجدار آواز ۔ (۷) نگاہ غضب آلود ۔ (۸) (جمع) (مجازاً) بلائے ناگہانی ۔ (۹) کوئی سخت آواز یا بازگشت ۔ (۱۰) (مجازاً) دہشت زدگی؛ تہدید؛ سرزنش (آمرانہ انداز میں)؛ ڈراوا؛ تخویف؛ خشمگی؛ تیزی؛ تندی ۔ (۱۱) گھڑ گھڑ؛ گرج ؛ قراقر؛ گڑگڑ ؛ دھماکا ؛ بندوق کی آواز ؛ ضرب کی آواز ۔ (۱۲) (عامیانہ اور بول چال) فجائیہ میں غیر واضح طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

The thunder of cannon : توپ کی رعد آسا آواز ۔

The thunders of the times/-the church : زوروشور کے اعتراضات؛ لعن طعن؛ دھمکیاں ۔

To steal (a person's) thunder : کسی کی سوچی ہوئی چال پہلے سے چل جانا؛ کوئی معرکے کی بات جو وہ کہنے والا ہے پہلے سے کہہ دینا؛ کسی کی ایجاد، منصوبے وغیرہ کو لے اڑنا۔

Thunder : (v) [OE. thunrian.] (۱) گرجنا (بادل کا) ؛ بجلی کا کڑکنا۔ (۲) (مجازاً) گونجنا؛ گرجنا (آواز وغیرہ کا) ۔ (۳) سختی سے ڈانٹنا؛ ڈپٹنا؛ دھمکانا؛ گرجنا ۔ (٤) رعد کی طرح گرجنا؛ زور سے چیخنا؛ دہاڑنا؛ ڈکارنا؛ شورکرنا ۔ (٥) کسی پر برق کی طرح حملہ کرنا؛ لگاتار ضرب لگانا؛ بوچھارکردینا؛ گولے باری کرنا ۔ (٦) اوپر سے بوجھ لاد دینا؛ حاوی ہو جانا؛ چھاجانا (زوردار آواز سے) ۔ (۷) بجلی کی طرح چمکنا؛ تڑاقے یا دھماکے کے ساتھ پھٹنا ۔ (۸) چیخ کر کہنا؛ گلا پھاڑ کر کہنا؛ شور مچانا؛ غل مچانا؛ زور سے چلاّنا ۔

Thunder and lightning : (n) (۱) (موسمیات) رعد و برق ۔ (۲) (مجازاً) گالیوں کی بوچھار؛ شدید طعن؛ سب و شتم ۔

Thunder and lightning : (a) رنگارنگ؛ ایک گہرے بھورے رنگ کے کپڑے کےلئے استعمال ہوتا ہے؛ رنگارنگ

کپڑے کی مانند جو اٹھارھویں صدی میں استعمال ہوتا تھا؛ دو رنگ؛ چند رنگ۔

Thunder ball : (n) پتھر کے ٹکڑے جن کے متعلق خیال ھے کہ بجلی کے ساتھ گرتے ہیں۔

Thunder-bearer : (n) رعدوبرق لانے والا؛ جوپیٹر کا لقب۔

Thunder-bird : (n) (۱) آسٹریلیا کا ایک پرندہ۔(۲) اساطیری چڑیا جس کے متعلق مشہور ھے کہ برق و رعد میں موجود ہوتی ھے۔

Thunder-blast : (n) (۱) زور کی آواز؛ گرج؛ کڑک۔(۲) صاعقہ؛ کڑک کی آواز۔

Thunder-blasted : (a) بجلی گری ہوئی؛ دھماکا؛ رعد زدہ۔

Thunder-clap : (n) (۱) رعد؛ کڑک (بجلی کی)۔(۲) (مجازاً) ہنگامہ خیز واقعہ یا خبر؛ بلائے ناگہانی؛ رعد آسا حادثہ۔ (۳) گرج دار آواز۔

Thunder-cloud : (n) صاعقہ دار ابر؛ گرجنے والا بادل۔

Thunder crack : (n) دیکھو Thunder-clap

Thunder-dint : (n) صاعقہ زدگی؛ اصابتِ صاعقہ؛ بجلی کا کڑکا۔

Thunder-disease : (n) (طب) سکتہ۔

Thunder-drop : (n) رعد کے وقت کا بڑا قطرہ (پانی کا)۔

Thunder-fish : (n) (۱) افریقی ندیوں کی ایک مچھلی۔ (۲) جزیرۂ قبرص کی ایک مچھلی۔

Thunder flower : (n) ایک چھوٹا پودا جس میں کھڑا ڈنٹھل اور سفید ستارہ نما پھول ہوتے ہیں۔

Thunder-gust : (n) بادوباراں کے ساتھ رعدوبرق؛ طوفان برق وباد؛ ہوا کے ساتھ کڑکا۔

Thunder-hammer : (n) کانسے یا پتھر یا لوھے کا بنا ہوا قبل تاریخی بسولی نما اوزار کی ایک قسم۔

Thunder-head : (n) رعدوبرق سے پہلے آسمان میں ظاہر ہونے والا ابر کا ایک ٹکڑا۔

Thunder lizard : (n) دیکھو Brontosaurus

Thunder mug : (n) دیکھو Chamber pot

Thunder-pumper/-pump : (n) (۱) بگلے کی قسم کا ایک امریکی پرندہ۔(۲) ایک قسم کی امریکی مچھلی۔

Thunder-shower : (n) رعدوبرق کے ساتھ بارش۔

Thunder-snake : (n) (۱) Ophibolus جنس کا ایک سانپ۔ (۲) ایک قسم کا سانپ (شمالی امریکا کا)۔

Thunder squall : (n) (موسمیات) طوفانِ باد و برق۔

Thunder-stick : (n) دیکھو Bull-roarer

Thunder-stone : (n) (۱) (ارضیات) سنگ رعد۔ (۲) (موسمیات) صاعقہ؛ رعد؛ برق۔

Thunder-storm : (n) (موسمیات) طوفانِ رعدوبرق : طوفانِ برق و باد؛ طوفانِ برق و باراں۔

Thunderbolt : (n) (۱) بجلی کا کڑکا۔(۲) بجلی جو گرتی ھے؛ گری ہوئی بجلی؛ صاعقہ؛ پتھر کے ٹکڑے جن کے متعلق خیال ھے کہ بجلی کے ساتھ گرتے ہیں۔ (۳) سنگ رعد۔ (٤) ناگہانی؛ ناگوار واقعہ یا خبر؛ غیبی گولا۔(٥) (مجازاً) تہدید سخت؛ شدیدخشم وغضب؛ آتش پارہ؛ صاعقہ مانند آدمی۔

Thunderbolt beetle : (n) بھنورے کی ایک قسم۔

Thunderer : (n) (۱) گرجنے والا؛ کڑکنے والا۔(۲) صاعقہ آسا آواز نکالنے والا : زور سے بولنے والا۔ (۳) جوپیٹر؛ رعد زن؛ اندر دیوتا؛ سیارۂ مشتری۔(٤) (مجازاً) پُرزور خطیب؛ جوشیلی تقریر کرنے والا۔(٥) (مجازاً) لندن کا اخبار ٹائمز۔

The thunderer : (اساطیر) جوپیٹر؛ مشتری؛ رعدزن؛ اندردیوتا۔

Thunderful : (a) گرج دار؛ پُررعد۔

Thundering : (n) (۱) گرج؛ گرجنے والا؛ رعدزن۔(۲) (مجازاً) شور کرنے والا؛ دھمکی دینے والا۔

Thundering : (a) (۱) گرجتا ہوا؛ کڑکتا ہوا؛ گرج دار؛ صاعقہ انداز؛ وہ جو گرجتا ھے۔ (۲) غیر معمولی عجیب؛ سخت۔ (۳) بہت ہی طاقت ور؛ بہت بڑا؛ خوفناک؛ ہولناک؛ مہیب؛ نہایت شدید؛ (عامیانہ اور بول چال)۔

The thundering legion : قدیم روما کا وہ لشکر جس میں عیسائی سپاہی تھے؛ مشہور ہے کہ ان کی دعا سے برق و باد کا طوفان آگیا تھا جس سے دشمن خوف زدہ ہوگیا۔

Thundering : (adv.) (۱) غیر معمولی طور پر؛ شدت کے ساتھ؛ زیادتی کے ساتھ۔(۲) بےحد؛ بے اندازہ؛ بےپایاں : نہایت ۔ (۳) خوفناک طور پر؛ مہیبانہ؛ ھولناک انداز سے۔

Thunderingly : (adv.) دیکھو Thundering

Thunderless : (a) بےگرج؛ بےکڑک۔

Thunderlight : (n) برق۔

Thunderous : (a) (۱) گرج دار؛ کڑک دار؛ پُررعد؛ رعدآسا؛ صاعقہ وار؛ کڑک کی طرح کی (آواز)۔ (۲) (مجازاً)خشمگیں؛ عصابی؛ترش رو؛ مہیب؛ ڈراؤنا (گرج کی طرح کا)۔

Thunderously : (adv.) کڑک کے طورپر؛ گرجتے ہوئے؛ گرج دار انداز سے۔

Thunderousness : (n) گرج داری؛ کڑکا۔

Thunderpeal : (n) دیکھو Thunder-clap

Thunderstricken : (a) (۱) بجلی زدہ؛ رعدزدہ؛ بجلی گری ھوئی؛ جس پر بجلی گرے ۔(۲) ہکّا بکّا؛ حیران؛ بھونچکا؛ (نفسیات) مبہوت۔

Thunderstrike : (v) [pa. t. thunderstruck] (۱) رعد وبرق سے دوچارھونا؛ کڑکا کرنا؛ رعدوبرق کا کرنا ۔ (۲) (مجازاً) رعد کی طرح گرجنا ۔ (۳) مبہوت ھونا؛ حیرت کرنا؛ مات ھونا۔

Thunderstroke : (n) صاعقہ زدگی؛ اصابتِ صاعقہ؛ بجلی کا کڑکا۔

Thunderstruck : (a) دیکھو Thunderstricken

Thunderworm : (n) Leposternidae جنس کا ایک کیڑا۔

Thundery : (a) (۱) رعد آسا؛ کڑک نما؛ رعد سے متعلق۔ (۲) (مجازاً) افسردہ؛ غمگین؛ ملول؛ محزوں؛ خشمگیں۔

Thunge : (n) [Imit.] (برطانیہ بول چال) صدائے بلند؛ بلند آواز؛ کڑک دار آواز؛ صدائے رعد آسا۔

Thunnus : (n) [mod.L.] ایک قسم کی سمندری مچھلی۔

Thur land : (n) (زراعت) تھور زمین۔

Thuri- : سابقہ بمعنی بخور؛ لاطینی Thuris بہ معنی بخور کی ترکیبی صورت۔

Thurible : (n) [L. 'turibulum'.] بخوردان؛ اگردان؛ لوبان سوز؛ عود سوز۔

Thurifer : (n) [mod. L.] بخور بردار؛ مجمر بردار؛ گرجاکا ملازم جو بخور دان اٹھاتا ھے۔

Thuriferous : (a) بخوری؛ جس میں بخور ھوں۔

Thurification : (n) [f. eccl. L. 'thurificare'.] (کیمیا) بخور سلگانا؛ بخور سوزی؛ لوبان سوزی۔

Thurify : (v) [Fr. 'thurifier'.] بخورسلگانا؛ بخور جلانا؛ بخور کے ساتھ جلانا؛ بخورات سے معطر کرنا (پرستش کےوقت)؛ بخور دینا؛ خوشبودار کرنا۔

Thuringite : (n) [G. thuringit', f. 'thuringia'.] (معدنیات) المونیم اور لوھے کا ہائیڈرس سلیکیٹ۔

Thurl : (n) (انگریزی بول چال) Thirl کا متبادل۔

Thurl : (n) [Origin doubtful'.] جانوروں کے کولھے کا جوڑ۔

Thursday : (n) [OE. 'thunnes'.] ہفتے کاپانچواں دن؛ جمعرات؛ پنجشنبہ۔

Holy thursday : (۱) یوم معراج مسیح؛ وہ دن (جمعرات) جب حضرت عیسیٰ آسمان پر گئے۔ (۲) مقدس ہفتے (ایسٹر کے ہفتے) کی جمعرات۔

Maundy Thursday : خیراتی جمعرات (ایسٹر سے قبل کی جمعرات)۔

Thus : (n) [Late. 'L. tus, tur'.] (۱) (نباتیات) لُبان؛ لُوبان؛ کُندر ۔(۲) رال؛ گوند۔

Thus : (adv.) [OE. 'thus'.] (۱) اس طریقے سے؛ اس طورپر؛ چنیں؛ اس طرح سے۔

Thus far : (adv.) اس نقطہ تک؛ اس درجہ تک۔

Thus much : (adv.) اس قدر؛ ایں قدر۔

Thusly : (adv.) اس طرح پر؛ اس طور پر۔

Thusness : (n) (بول چال) (مزاحاً) اس طرح سے ہونا ۔

Thuswise : (adv.) [f. Thus+wise.] دیکھو Thus

Thuya : (n) [An irregular repr. of Gr. 'thuya'.] سرو؛ کاجی کی ایک قسم؛ تھوجا ۔

Thwack : (n) [f. next.] ڈنڈے وغیرہ کی مار یا ضرب ۔

Thwack : (v) [app. echoic.] (۱) زورسے مارنا؛ ڈنڈے سے مارنا؛ پیٹنا؛ مرمت کرنا۔ (۲) دھماکا پیداکرنا؛ پٹك دینا؛ پچھاڑ دینا؛ مغلوب کرنا؛ پست کرنا ۔ (۳) تالیاں بجانا؛ ایك ساتھ تالیاں پیٹنا؛ باندھنا (سامان، اسباب، شخص وغیرہ)؛ لپیٹنا؛ کسنا ۔

Thwait (e) : (n)[ON. 'thveit'.] (بول چال) قطعۂ ارض خصوصاً بنجر زمین جو قابلِ کاشت بنالی گئی ہو؛ (اب بستیوں کے نام کا جزو ہوتا ہے) مثلاً Crosthwaite، Applethwaite وغیرہ ۔

Thwart : (n) [Early ME. 'thwert'.] کھویّا کی نشست گاہ؛ کھویّا کی بنچ ؛ کھویوں کے بیٹھنے کا تختہ جو کشتی میں آڑا آڑا لگا ہوتا ہے ۔

Thwart : (adv.) [Early ME. 'thwert'.] ایك طرف سے دوسری طرف (کسی چیز کی)؛ ادھر سے اُدھر تك ۔

Thwart : (prep.) ادھر سے اُدھر تك؛ جہاز کے اس سرے کے آرپار۔

Thwart : (a) (۱) ادھر سے اُدھر تك؛ ترچھے خط میں ؛ آڑا آڑا ؛ آرپار ۔ (۲) آڑا؛ ترچھا؛ جو عرضاً واقع ہو؛ عرضی؛ اُریب؛ مائل؛ متقاطع ۔ (۳) (مجازاً) (شخص) مخالف؛ بدخو؛ بے راہ رو؛ متمرد؛ خود سر؛ ہٹ دھرم؛ ضدی؛ سرکش ۔ (٤) (چیز) نقصان دہ؛ مضرت رساں؛ مضر؛ ناموافق؛ ناسازگار؛ تکلیف دہ؛ نامسعود؛ مخالف (ہَوا) ۔

Thwart : (v) (۱) مرضی کے خلاف کرنا؛ مخالفت کرنا ۔ (۲) (خواہش یا ارادے میں) حائل ہونا؛ رکاوٹ ڈالنا؛ مزاحم ہونا؛ پورا نہ ہونے دینا؛ (حکم سے) سرتابی کرنا ۔ (۳) بے نتیجہ چھوڑ دینا؛ باطل کرنا ۔ (٤) ایك سرے سے دوسرے تك عرضاً سفر کرنایا واقع ہونا ۔ (٥) آڑا ترچھا کاٹنا ۔ (٦) پسپا کردینا؛ روکنا؛ مارکربھگا دینا؛ مات کردینا؛ ناکام کرنا؛ بےاثر کرنا؛ شکست دینا ۔

Thwart over : (a) (۱) متقاطع؛ اریب ۔ (۲) خود سر؛ متمرد؛ خودرائے ۔ (۳) (بول چال انگریزی) برخلاف؛ معکوس؛ متقابل؛ متضاد ۔

Thwart- ship/Thwartship : (a) (۱) آڑاآڑا ۔ (۲) کشتی کی لمبائی میں جا گرفتہ؛ عرضاً کشتی میں رکھا ہوا ۔

Thwart- ship/Thwartship : (adv.) جہاز کے اس سرے سے اُس سرے تك؛ کشتی کی لمبائی میں ۔

Thwart-ships : (adv.) دیکھو Thwart-ship

Thwart the hawse : جہاز کے اس سرے کے آرپار جس میں رسوں کے سوراخ ہوتے ہیں ۔

Thwartedly : (adv.) متمردانہ؛ سرکشی سے؛ مخالفت کے ساتھ ۔

Thwarter : (n) باطل کرنے والا؛ توڑ دینے والا؛ مسدود کنندہ ۔

Thwarting : (a) خود سر ؛ متمرد؛ ضد و نقیض ۔

Thwartingly : (adv.) خود سری سے؛ متمردانہ؛ ضد کے ساتھ؛ نقیض کے طور پر؛ مزاحمانہ انداز سے؛ مزاحمت کرتے ہوئے ۔

Thwartly : (adv.) دیکھو Thwartingly

Thwartwise : (adv.) عرضاً؛ عرض میں؛ بطور متقاطع؛ بطور اریب۔

Thwartwise : (a) اریب؛ متقاطع؛ عرضی؛ جوعرضاً واقع ہو ۔

Thwittle : (n) (برطانیہ) چاقو؛ چُھری؛ کارد ۔

Thy : (a) [Early 'ME. 'thi'.] : These, those کی اضافی صورتیں ؛ تیرا ۔

Thyestean : (a) [f. L. 'Thyesteus'.] (قدیم یونانی) Thyestes سےمتعلق جو (Atreas) کا بھائی تھا، جس کے بارے میں مشہور ہے کہ جس نے کسی ضیافت میں اپنے دو لڑکوں کا گوشت کھلایا تھا ۔

Thyiad/Thyad : (n)[Gr. 'thyias'.] باخوس کا پجاری؛ مےنوشی میں مست عورت ۔

Thyine : (a) [L. 'thyinus'.] افریقی درخت سندروس (معطر درخت) سے متعلق ۔

Thylacine : (n) [mod. L. 'Thylacinus'.] تسمانی بھیڑیا؛ تسمانیا کا ایك گوشت خور تھیلی دار جانور ۔

Thyme : (n) [Fr. 'Thym'.] (نباتیات) صَعتر؛ سَعتر؛ پودینۂ صحرائی؛ ایك پودا جس کی پتیوں میں بڑی

تیز خوشبو ہوتی ہے، کھانے میں مسالے کے طور پر پڑتا ہے۔

Garden thyme/Thyme vulgaris : کاشت کیا ہوا صعتر۔

Lemon thyme : جنگلی صعتر کی ایک قسم۔

Running thyme/Mother of thyme/Creeping thyme : جنگلی صعتر۔

Shepherd's or wild thyme/Thyme serpyllum : جنگلی صعتر ؛ تمّام۔

Thyme-wood : (n) (نباتیات) چوب سُندورَس؛ سندورس کی لکڑی۔

Thymectomy : (n) (جراحی) تیموسیہ براری۔

Thymele : (n) [Gr.] (قدیم یونان) (قدیم یونانی تھیٹر میں آرکسٹرا کے مرکز میں Dionysus کی قربان گاہ۔

Thymene : (n) (کیمیا) ہائیڈروکاربن تیل (تارپین گروپ کا) $(C_{10}H_{16})$۔

Thymic : (a) [Gr. 'thymos'.] (تشریح ومرضیات) تیموسی (شریان)؛ غدود تیموسیہ سے متعلق۔

Thymic : (a) (کیمیا) صَعتر سے نکالا ہوا؛ صَعتَر سے متعلق۔

Thymic acid : (n) (طبیعیات، کیمیا) Thymus gland سے حاصل ہونے والا بے رنگ کا ایسڈ $(C_{16}H_{25}N_3P_2O_{12})$۔

Thymic acid : (n) (کیمیا) تھائی مول؛ ست صَعتر؛ اس پودے کا سَت جو قاتل جراثیم ہے۔

Thymin : (n) (کیمیا) Thymic acid سے حاصل ہونے والا ایک مادہ $(C_5H_6N_2O_2)$۔

Thymine : دیکھو Thymin

Thymitis : (n) (طب) ورم تیموسیہ۔

Thymo- : سابقہ بمعنی غدہ٭ تیموس۔

Thymocyte : (n) (حیوانیات) تیموسی خلیّہ۔

Thymol : (n) [Gr. 'thymon'.] دیکھو Thymic acid

Thymoma : (n) (طب) سِلعہ٭ تیموسیہ۔

Thymus : (n) [mod. L.] (تشریح) تیموسیّہ؛ غدہ٭ تیموس؛ غدود تیموسیہ؛ تیموسی غدود جو گردن کی جڑ میں ہوتے ہیں (انسانوں میں یہ غدود بلوغ کے زمانے میں غائب ہوجاتے ہیں)۔

Thymus gland : (n) دیکھو Thymus

Thymy : (a) [f. Thyme+y] صعتر آمیز۔

Thyridium : (n) (حیوانیات) دُھندکہ۔

Thyro-/Thyreo : سابقہ بمعنی غُدہ٭ دَرَقی۔

Thyro- arytenoid : (a) (حیوانیات) دَرَقی حَنجری عضلہ سے متعلق۔

Thyro-epiglottic : (a) (حیوانیات) درقی برمزمار سے متعلق؛ درقی مزماری۔

Thyro-glossal : (a) درقی لسانی۔

Thyro-hyal : (a) درقی لامی۔

Thyro-hyal : (n) (تشریح) استخوان لامی کی بڑی شاخ۔

Thyro-hoyid : (a) درقی لامی۔

Thyrocele : (n) گھینگا: گلھڑ۔

Thyrohyoid : (n) درقی لامی کا عضلہ۔

Thyroid : (a) [Etymologically ' thyreoid'.] (۱) ڈھال نما : ڈھال کی طرح کا : سپرنما۔ (۲) (تشریح) دَرَقی۔ (۳) مختلف شریان کے لئے استعمال ہوتا ہے۔

Thyroid : (n) (۱) (تشریح، حیوانیات) غدّہ درقیہ؛ کنٹھ؛ گھنڈی۔ (۲) غُضروفِ درقی۔ (۳) جس پر ڈھال کی شکل کے نشان ہوں۔

Thyroid artery : (n) (تشریح) شریانِ درقی؛ کوئی شریان جو حنجرے کی کُرّی ہڈی سے متعلق ہو۔

Thyroid body : (n) (حیوانیات، تشریح) دَرَقی جسم؛ غُدہ٭ درقیہ۔

Thyroid cartilage : (n) (تشریح، حیوانیات) غُضروف درقی؛ سپرنما کُرّی؛ حنجرے کی کُرکُری ہڈی۔

Thyroid fever : (n) (طب) تپِ درقی۔

Thyroid ganglion : (n) (تشریح) عقدہٴ درقیّہ ۔

Thyroid gland : (n) غدود درقیہ؛ درقی جس کے بڑھنے سے گھینگا ہوجاتا ھے ۔

Thyroid gland : (n) درقیہ؛ ایک دوا جو جانوروں کے درقی غدود سے تیار ہوتی ھے ۔

Thyroid vein : (n) رگِ درقیہ ۔

Thyroidal/Thyroideal/Thyroidean : (a) غُضروف درقی سے متعلق؛ غدود درقی سے متعلق ۔

Thyroidectomize : (v) درقیہ براری کرنا ۔

Thyroidectomy : (n) (جراحی) درقیہ براری ۔

Thyroiditis : (n) (طب) ورم درقیہ ۔

Thyrotherapy : (n) بھیڑ کے غدود درقیہ سے تیار کی ہوئی ایک دوا ۔

Thyrotomy : (n) (جراحی) درقیہ شگافی ۔

Thyrotoxicosis (n) (طب) مسمومیّت درقی ۔

Thyrotrophic hormone : (n) (حیوانیات) درقیّہ نشوی ہارمون۔

Thyrotropic : (a) (حیوانیات) درقیہ رُخ ۔

Thyroxin : (n) (کیمیا) تھائراکسین؛ افرازِ درقیہ ۔

Thyrse : (n) [L. 'thyrsus'.] (یونان اور قدیم روم) ایک قسم کا مرصع نیزہ؛ شراب کے دیوتا یا بیکس کا عصا جس کا موٹھ صنوبر کے پھل کی شکل کا تھا اور جس کے گرد عشق پیچاں اور انگور کی بیل لپٹی ہوتی تھی ۔

Thyrsoid : (a) (نباتیات) گچھیانما ۔

Thyrsoidal : (a) گچھانما پھول ۔

Thyrsus : (n) [L.] دیکھو Thyrse

Thysanopter : (n) [mod. L. 'Thysanoptera'.] طُرہٴ پراں: نباتات چُوس حشرات ۔

Thysanopteran : (a) نبات چوس حشرات سے متعلق ۔

Thysanopterous : (a) دیکھو Thysanopteran

Thysanura : (n) [mod. L.] طُرّہ دُمان؛ ابریّہ دُمان ۔

Thysanuran : (a) [mod. L. 'Thysanura'.] (تشریح) طُرہ دُمان سے متعلق (بغیر ڈینے کے چھ پاؤں والے کیڑے سے متعلق) ۔

Thysanuran : (n) بغیر ڈینے کے چھ پاؤں والا کیڑا؛ طرہ دُمان؛ ابریہ دمان ۔

Thysanuriform : (a) (حیوانیات) ابریّہ دُم شکلہ ۔

Thysanurous : (a) طُرہ دُمان یا اس سے متعلق ۔

Thyself : (Pron.) [In OE. 'the' followed by the adj. sel.] (۱) those کی مفعولی صورت) اپنے آپ کو : خود کو ۔ (۲) (تاکید کے لئے) تو خود ۔

Thysen : (Pron.) (انگریزی بول چال) Thyself کا متبادل ۔

Ti : (n) (نباتیات) درخت ٹی؛ ایک درخت جس کی جڑیں کھائی جاتی ہیں ۔

Ti-tree : (n) (۱) (نباتیات) درخت ٹائی ۔ (۲) درخت چائے ۔

Tiar : (n) [Anglicized from 'Tiara'.] (۱) تاج بادشاہی؛ کُلاہ بادشاہی؛ قدیم ایرانی دستار (بادشاہوں کی دستار اٹھی ہوئی اور عام لوگوں کی دبی ہوئی ہوتی تھی)؛ ایک قسم کی پگڑی؛ ایک قسم کی دستار ۔ (۲) یورپ کا تاج؛ یورپ کا تہراج (بیچ میں مخروطی کُلاہ اور اس کے گرد تین چھوٹے تاج ہوتے ہیں) ۔ (۳) منصب پاپائی؛ پوپ کا عہدہ ۔ (٤) مرصع مکٹ یا کلاہ (جو عموماً عورتیں پہنتی ہیں ۔ (۵) دریائی صدف ۔

Tiara : (n) [L.] دیکھو Tiar

Tiaraed/-rad : (a) تاج دار؛ کلاہ پوش؛ تاج پوش؛ تاج پہنے ہوئے ۔

Tibet/Thibet : (n) تبّت؛ ایک ملک کا نام ۔

Tibetan : (a) تبّتی؛ تبّت کا یا اس سے متعلق ۔

Tibia : (n) [L.] (۱) (تشریح و حیوانیات) قصبة الکبریٰ؛ پنڈلی کی اندرونی ہڈی : عظم العقبہ ۔ (۲) کیڑے کے پیر کا چوتھا جوڑ؛ (حیوانیات) ساقہٴ چہارم ۔ (۳) مرغ کی ٹانگ کے نیچے کا حصہ ۔ (٤) ایک قسم کی قدیم بانسری ۔

Tibial : (a) [L. 'tibialis'.] (۱) (تشریح اور حیوانیات) پنڈلی کی ہڈی سے متعلق؛ قَصَبی؛ ساقوی - (۲) قدیم باجے سے متعلق -

Tibial : (n) عضلاتِ قَصَبی؛ شریان قَصَبی -

Tibial artery : (n) (تشریح) شریانِ قَصَبی -

Tibial muscle : (n) عضلہ٫ قصبی -

Tibial nerve : (n) (تشریح) عَصب قَصَبی٫ -

Tibiale : (n) قَصَبہ٫ صغریٰ -

Tibialis : (n) (تشریح) عصب قصبی٫ -

Tibio- : Tibia کی ترکیبی صورت -

Tibiofibula : (n) (تشریح) قصبہ٫ کبریٰ صغریٰ -

Tibiotarsal : (a) پنڈلی اور ٹخنے کی ہڈی سے متعلق -

Tibiotarsus : (n) (طیوریات) قصبی کفِ پا؛ پرندوں کے پاؤں کا نچلا حصہ -

Tiburtine : (a) [L. 'Tiburtinus'.] Tivoli کے علاقے یا ضلع کا یا اس سے متعلق -

Tiburtine stone : (n) ایک قسم کا مسام دار ہلکے زرد رنگ کا پتھر جو اطالیہ میں تعمیری کام میں استعمال ہوتا ھے -

Tic : (n) [Fr. Origin uncertain] (۱) (طب) عُرَہ؛ رعشہ٫ عَضلہ؛ عضلی تشنج؛ عضلات (خصوصاً چہرے کے عضلات) کی سکڑن - (۲) عُرۃ الوجہ؛ ایک قسم کا شدید اعصابی درد جس کی وجہ سے چہرے کے عضلات میں سکڑنے کی اضطراری حرکت ہوتی ھے -

Tic douloureux : (n) [Fr.] (طب) عَرۃ الوجہ؛ تشنجِ چہرہ -

Tic-polonga : (n) [Sinhalese. 'tit' polonga'.] (حیوانیات) ہندوستان اور سیلون کا ایک زہریلا سانپ -

Tical : (n) [Pg. 'tical'.] (۱) سیام اور برما میں بیرونی تاجر کے ذریعے استعمال ہونے والا چاندی کا سکہ؛ سیام کا سکہ ایک روپیہ کے برابر یا اُس کا وزن - (۲) تھائی لینڈ، برما اور چین کا ایک وزن -

Ticca : (a) [Hindi, 'thika'.] ٹھیکے کا؛ کرائے کا -

Ticca gharry : (n) کرائے کی گاڑی -

Tichorhine/Tichorine : (n) [mod. L. 'tichorrhinus'.] ناک کے پردے کے اوپر ہڈی کا اُبھار -

Tick : (n) [ME. 'teke'.] ایک قسم کا طفیلی کیڑا جو جانوروں کے جسم پر بیٹھتا ھے؛ کِلّی -

Tick : (n) [L. 'teca'.] (۱) بستر بند؛ بوغ بند - (۲) موٹا دھاری دار کپڑا جس کے بوغ بند عموماً استعمال ہوتے ہیں -

Tick : (n) [DU. 'tik'.] (۱) ٹِک (گھڑی کی)؛ ٹک ٹک کی آواز - (۲) دِل یا نبض کی دھڑکن (حرکت) - (۳) ٹِک کا نشان ( √ )؛ وہ نشان جو حساب کے جانچنے میں مختلف مدوں پر لگائے جاتے ہیں یا خیال کو منعطف کرنے کے لئے کسی چیز پر لگاتے ہیں - (٤) گھڑی کی دو ٹِک کے درمیان کا وقفہ -

Tick (n) (بول چال) ذلیل آدمی؛ حقیر آدمی؛ سفلہ شخص -

Tick : (n) (۱) (بول چال یا عامیانہ) قرض؛ اُدھار - (۲) اعتبار؛ ساکھ؛ یقین - (۳) اندازہ ، حساب یا نمبر (کھلاڑی کا)؛ منہائی کھاتہ (Debit account) -

On or upon tick : اُدھار؛ اعتبار پر -

To go on tick (also go tick), run on, upon tick : ادھار خریدنا؛ مقروض ہونا؛ قرض پر (کسی کام کا چلنا) -

Tick : (v) (۱) (گھڑی وغیرہ کا) ٹک ٹک کرنا - (۲) گھڑی کا کھٹ کھٹ کرنا؛ گھڑی کا ٹک ٹک کرکے وقت کا گزرنا ظاہر کرنا - (۳) (Out کے ساتھ) آلہ٫ برقیہ نگار کا کاغذ کی دھجیوں پر خبریں چھاپنا - (٤) ٹک نشان لگانا (حساب کی کسی مد پر) - (٥) (Off کے ساتھ) (عامیانہ) سرزنش کرنا؛ تنبیہہ کرنا - (٦) کام کرنا، چلنا (کسی چیز کا) -

To tick off : سرزنش کرنا؛ تنبیہ کرنا؛ گوشمالی کرنا -

To tick over : موٹر وغیرہ کے انجن کا گیر کے روک دینے سے آہستہ چلنا -

What makes one tick : کیا چیز اس کی محرک ھے -

Tick : (v) (۱) (بول چال یا عامیانہ) ادھار خریدوفروخت کرنا؛ ادھار کاروبار کرنا؛ ادھار لینا، دینا (اشیاء) ۔ (۲) قرض دینا ۔

Tick-bean : (n) باقلا کی چھوٹی قسم ۔

Tick-bird : (n) افریقی پرندے کی ایک قسم ۔

Tick fever : (n) (طب) تپ قرادی؛ چیچڑی تپ؛ تپِ راجعہ ۔

Tick fly : (n) ایک قسم کا چھوٹا کیڑا ۔

Tick-tack : (n) [Echoic.] (۱) ٹیک ٹاک: گھڑی کی مکرر آواز؛ گھڑی کا ٹک ٹک کرنا؛ نیز چھوٹی توپ چھوڑنے کی آواز ۔ (۲) دل کی دھڑکن کی آواز ۔ (۳) (کسی بات کے لئے) اشارہ کرنے کا طریقہ جسے شرط باز استعمال کرتے ہیں: لوگ اسی طرح کا اشارہ کرتے ہیں؛ دیکھو tack-toe ۔ (٤) سلیٹ پر پنسل سے کھیلا جانے والا بچوں کا ایک کھیل ۔

Tick-tack : (v) شرط بازوں کا اشارہ کرنا ۔

Tick-tack-toe : (n) بچوں کا ایک کھیل جو پنسل سے سلیٹ پر کھیلا جاتا ہے ۔

Tick-tick : (n) ٹک ٹک: گھڑی کی آواز یا اسی طرح کی آواز؛ بچوں کی اصطلاح میں گھڑی کا نام ۔

Tick-tock : (n) دیکھو Tick - tick

Tick trefoil : (n) Desmodium کی جنس کا پودا ۔

Tickeater : (n) دیکھو Tick-bird

Ticker : (n) (۱) کھٹ کھٹ کرنے والا؛ گھڑی کا پنڈولم ۔ (۲) (بول چال) گھڑی ۔ (۳) ٹیپ مشین؛ ٹیلیگرافی ریکارڈنگ آلہ ؛ تار خبرنگار؛ خود نویس آلہ ۔ (٤) ( تشریح ) دل ؛ قلب ۔ (٥) (معاشیات) نرخ نما ۔ (٦) (ریڈیو) ٹکر؛ چاپَر ۔

Tickerman : (n) تار خبرنگار کو مرمت کرنے والا یا اس کو ٹھیک کرنے والا ۔

Ticket : (n) [Fr. 'etiquet'.] (۱) عام اطلاع کے لئے تحریری نوٹس؛ آگہی؛ اطلاع نامہ (جو کسی جگہ چسپاں ہو) ۔ (۲) لیبل؛ چِٹ؛ قیمت کی چِٹ یا پرچہ (جوفروخت ہونے کی چیزوں پر لگا ہوتا ہے) ۔ (۳) ٹکٹ (ریلوے، ٹرام، بس، سنیما، لاٹری وغیرہ) ۔ (٤) (فوجی بول چال) برطرفی ۔ (٥) مکان وغیرہ کے کرائے کےلئے خالی ہونے کا نوٹس جو کارڈ پر لکھ کر لگا دیا جاتا ہے ۔ (٦) (بول چال) مناسب چیز ؛ ٹھیک بات ۔ (۷) (امریکا کی سیاست) الیکشن میں امیدواروں کی فہرست جو کسی پارٹی کی طرف سے داخل ہوتی ہے ۔ (۸) (کسی سیاسی پارٹی کے) اصول ۔ (۹) فرصت کا اجازت نامہ ۔ (۱۰) کسی عمل یا کام کا پروگرام؛ کام کرنے کا پلان؛ وہ کام جو کرنا ہے ۔ (۱۱) کچی دھات کے لئےتحریری ٹینڈر ۔ (۱۲) کسی خدمت یا مخصوص کام کےلئے کاغذ یا کارڈ بورڈ کا بلاّ ۔

Return ticket : واپسی ٹکٹ؛ آنے جانے کا ٹکٹ ۔

Season ticket : موسمی ٹکٹ؛ میعادی ٹکٹ (یہ ٹکٹ کم شرح پر ملا کرتے ہیں)؛ کھیل کے مکمل سلسلے کے لئے ٹکٹ ۔

Through ticket : ایک مقام سے دوسرے مقام تک براہ راست جانے کے لئے ٹکٹ ۔

Ticket : (v) (۱) لیبل لگانا؛ ٹکٹ لگانا؛ چسپاں کرنا؛ ٹکٹ کے ذریعے فرق پیدا کرنا ۔ (۲) (مجازاً) تخصیص کرنا ؛ صراحت کرنا ؛ معین کرنا ۔ (۳) کچی دھات (ٹین، تانبہ وغیرہ) کے لئے تحریری ٹینڈر بنانا ۔

Ticket- day : (n) (لندن کا صرافہ) حساب کا دن: جب دلاّلوں کو اصلی خریداروں کےنام بتائے جاتے ہیں؛ یوم نامزدگی ۔

Ticket gate : (n) (برطانیہ) ٹکٹ گیٹ؛ ریلوے پلیٹ فارم سے باہر نکلنے کا راستہ جہاں مسافر ٹکٹ حوالہ کرتے ہیں (ریل سےاُتر کر باہر جانے کے وقت) ۔

Ticket-night : (n) تھیٹر کا وہ تماشا جس کی آمدنی ٹکٹ بیچنے والوں میں حصہ وصولی کے مطابق تقسیم کردی جاتی ہے ۔

Ticket of leave : (n) مشروط رہائی ؛ (برطانیہ میں) رعایتی چھٹی ؛ اجازت نامہ (جس کی رو سے مجرموں کو کچھ دن تک سزا بھگتنے کے بعد بعض قیود کے ساتھ رہائی مل جاتی ہے) ۔

Ticket-of-leave man : (n) وہ مجرم جو رعایتی چھٹی پر رہا ہوا ہو ۔

Ticket office: (n) ٹکٹ آفس؛ وہ جگہ جہاں سے ٹکٹ لیاجاتا ہے (سنیما، ریلوے وغیرہ کا) ۔

Ticket-porter : (n) (لندن کا) لائسنس دار قلی جو بلاّ لگائے ہوئے ہو ۔

Ticket-punch : (n) ٹکٹ میں سوراخ کرنے کا آلہ ۔

Ticketer : (n) مال واسباب پر چٹ لگانے والا؛ ٹکٹ تیار کرنےوالا ملازم ۔

Ticketless : (a) بغیر ٹکٹ ۔

Tickety-boo : (a) عمدہ : اچھا ۔

Tickey : (n) تین پینس ۔

Ticking : (n) بوغ بند کا کپڑا ۔

Tickle : (n) [Origin obsc.] New foundland and labrador کے سواحل کا مختصر راستہ ۔

Tickle : (n) [f. Tickle, v.] گدگدی ۔

Tickle : (a) (۱) (بول چال) قابل تغیر؛ ناقابل اعتبار؛ مذبذب؛ غیریقینی؛ ناقابل اعتماد ۔ (۲) نادرست؛ جو ٹھیک نہ ہو؛ غیر محفوظ ۔ (۳) کم زور؛ ذکی الحس (اب بول چال) ۔ (٤) خطرناک؛ پرخطر؛ جوکھم کا ۔ (۵) نازک مزاج؛ تنک چڑھا؛ نفیس طبع؛ باریک بیں (اب بول چال) ۔ (٦) (جانور) جنگلی ؛ وحشی ؛ بھڑکنے والا ۔

Tickle : (v) [Origin obsc.] (۱) گدگدانا ؛ گدگدی کرنا ؛ جھنجھنانا ۔ (۲) گدگدی ہونا ۔ (۳) (مجازاً) بے دلی سے چاہنا ( کسی کام کو کرنا ) ۔ (٤) محفوظ کرنا؛ (حسن ظرافت وغیرہ کی) تحریک ہونا؛ ہنسی آنا؛ لطف آنا؛ لذت حاصل ہونا ۔ (۵) (ٹراوٹ مچھلی وغیرہ کو) ہاتھ سے پکڑنا ۔ (٦) دل جوئی کرنا؛ تسکین؛ خوش کرنا ۔ (۷) ہلکے یا آہستہ سے بھڑکانا ( آگ کو ) ۔ (۸) (لوہا) پیٹنا ۔

I was hugely tickled at the idea : مجھے اس بات پر بہت ہنسی آئی ۔

This will tickle his palate : اس سے اُس کی زبان کو لذت حاصل ہوگی ۔

To tickle (a person's) palm : کسی کو بخشش دینا؛ انعام دینا ۔

To tickle to death : تفریح کابہت زیادہ سامان کرنا ۔

Tickle of the sear : (n) دیکھو Sear

Ticklenburgs : (n) [f. 'Tecklenburg'.] ایك قسم کا کپڑا ۔

Tickler : (n) (۱) گدگدانے والا؛ گدگدا کر ہنسانے والا ۔ (۲) معمّا؛ مشکل یا پیچیدہ مسئلہ؛ گورکھ دھندا ۔ (۳) پَر ؛ جس سے چہرے کو گدگداتے ہیں ۔ (٤) سرزنش کرنے والا؛ چھڑ یا لوہے کی سلاخ جس سے کسی کو سزا دیتے ہیں ۔ (۵) آگ بھڑکانے کا ایك قسم کا آلہ ۔ (٦) (امریکا) ایك کتاب جس میں (حساب وغیرہ) یا قرض کا اندراج حوالہ جات کے لئے ہوتا ھے ۔ (۷) (امریکا) ایك قسم کا بھونرا ۔

Tickling : (n) (۱) آرزو؛ شوق؛ تمنا؛ میل؛ رغبت ۔ (۲) اطمینان؛ خوشی؛ مسرت؛ تسکین؛ سیری ۔ (۳) ٹراوٹ مچھلی کا شکارکرنا ۔

Ticklish : (a) (۱) جس سے گُد گدی بہت جلد اٹھتی ہو ۔ (۲) (مجازاً) نازك مزاج؛ زود حس؛ زود رنج؛ حسّاس ۔ (۳) مشکل؛ پیچیدہ؛ نازك (معاملہ یا مسئلہ) ؛ بہت احتیاط سے کرنے کا (کام) ۔ (٤) ناا‌ستوار؛ متغیر ؛ متزلزل ؛ ناپائدار؛ متلون؛ تغیر پذیر ۔ (۵) دوسرے کی مرضی پر منحصر؛ غیر اختیاری؛ غیر مستقل؛ خطرناك؛ جوکھم کا ۔

Ticklishly : (adv.) پیچیدگی کے ساتھ؛ دشواری کے ساتھ؛ نزاکت سے؛ زود رنجی سے ۔

Ticklishness : (n) (۱) گدگدی سے بہت جلد متاثر ہونا ۔ (۲) نازك مزاجی ؛ زود حسی ؛ زود رنجی ۔ (۳) نزاکت؛ پیچیدگی ۔

Tickly : (a) دیکھو Ticklish

Tid bit : (n) (۱) تر نوالہ : مزہ دار لقمہ؛ مزیدار کھانا ۔ (۲) (مجازاً) چٹپٹی خبر ؛ بے بنیاد خبر ۔ (۳) (جمع) اخبار، رسالے کا نام جو چٹپٹی خبر شائع کرتا ھے ۔

Tidal : (a) [f.Tide (n) +-al.] (۱) جوار بھاٹے کا؛ مدّوجزر کا؛ مدوجزری؛ (جغرافیہ) جواری ۔ (۲) (مجازاً)بڑی ترقی پذیر تحریك سے متعلق ۔ (۳) (عضویات) نبض کی اصلی یا ابتدائی تیز رفتاری سے متعلق ۔ (٤) (مجازاً) میعادی؛ موسمی؛ وقفہ دار؛ تغیر پذیر؛ بدلنے والا؛ متبادل ۔

Tidal air : (n) (عضویات) ہوائے دم؛ ہوا جو سانس لینے میں اندر اور باہر جاتی آتی ھے؛ ہوائے تنفس ۔

Tidal basin : (n) وہ بندرگاہ جہاں جوار بھاٹا پہنچتا ہے ۔

Tidal boat : (n) وہ کشتی یا اسٹیمر جس کا چلنا جوار بھاٹے کے وقت پر منحصر ہو ۔

Tidal clock : (n) مدّ و جزری گھڑی؛ وہ گھڑی جو پانی کے اُتار چڑھاؤ کے اوقات بتاتی ہے؛ دن کے کسی وقت کی مد و جزر کی کیفیت کو ظاہر کرتی ہے ۔

Tidal current : (n) مدّ و جزری رو ۔

Tidal day : (n) مدّ و جزر کا دن ۔

Tidal dock : (n) دیکھو Tidal basin

Tidal evolution : (n) (علم النجوم) مدّی ارتقاء؛ مدّ وجزری ارتقاء ۔

Tidal friction : (n) مزاحمت مدّو جزر؛ جس کی وجہ سے زمین کی روزانہ گردش میں رکاوٹ ہو ۔

Tidal harbour : (n) دیکھو Tidal basin

Tidal range : (n) (جغرافیہ) مدی وسعت ۔

Tidal river : (n) (جغرافیہ) مدو جزری دریا؛ جوارندی؛ جس میں مدوجزر کا اثر دہانے سے آگے تک پہنچتا ہے ۔

Tidal steamer : (n) دیکھو Tidal boat

Tidal train : (n) Tidal steamer سے رابطہ رکھنے والی ٹرین یا ریل گاڑی ۔

Tidal wave : (n) (۱) (علم النجوم) مدو جزری موج؛ مدوجزری لہر ۔ (۲) (غلط استعمال) سمندر کا غیر معمولی تموّج مثلاً وہ جو زلزلے کی طرف منسوب کیا جاتا ہے ۔ (۳) (مجازاً) سیلاب؛ طوفان (جذبات کا) ۔

Tidal-rode : (a) (بحری) مدوجزر سے چلنے والی (کشتی) ۔

Tidally : (adv.) مد و جزر کی طرح سے؛ مدّ و جزر کی وجہ سے ۔

Tiddler : (n) [Origin absc.] (۱) (برطانیہ) چھوٹی دریائی مچھلی کا بچکانہ نام؛ چھوٹی مچھلی؛ (عامیانہ) چار آدمیوں والی آبدوز جسے برطانیہ نے دوسری جنگ میں استعمال کیا تھا ۔ (۲) (برطانیہ) چھوٹا بچہ ۔ (۳) Tiddledy winks کھیل کا کھلاڑی ۔

Tiddley : (a) (برطانیہ) کسی قدر شراب پئے ہوئے ۔

Tiddley : (n) ایک قسم کی شراب ۔

Tiddly wink/Tiddledy- : (n) [Origin obsc.] (۱) Dominoes سے کھیلا جانے والا ایک کھیل ۔ (۲) (جمع میں) بچوں کا ایک قسم کا کھیل جس میں مہروں کو جو میز کے کنارے پر ہوتے ہیں چٹکی سے مار کر ایک طرف میں جو نیچے رکھا ہوتا ہے ڈالتے ہیں ۔ (۳) بےلائسنس کا شراب خانہ؛ شراب خانہ ۔

Tiddy : (n) (حیوانیات) یورپی پھُدکی؛ تُئی ۔

Tide : (n) [OE. 'tid'.] (۱) (قدیم) وقت؛ موسم؛ اب صرف بعض مرکبات میں آتا ہے ۔ (۲) مد یا جزر؛ مدوجزر؛ جوار بھاٹا ۔ (۳) (مجازاً) ہَوا کا رخ؛ رائے عامہ کا رجحان؛ زمانے کا رنگ ۔ (٤) (موسمیات) موسم ۔ (٥) (جغرافیہ) مدت؛ سیلاب (سیاسیات) زمانے کا رنگ ۔ (٦) گرجا کا سالانہ تہوار ۔ (۷) دو مد و جزر کا درمیانی عرصہ یا مدت ۔ (۸) (کان کنی) بارہ گھنٹے کی مدت ۔ (۹) نہر : جھرنا (عروض و شاعری میں) ۔ (۱۰) سمندر کا پانی؛ سمندر (خصوصاً جب مدو جزر اٹھا ہوا ہو (شاعری) ۔

Aerial tide : (موسمیات) ہَوائی اتار چڑھاؤ ۔

Ebb-tide : جزر؛ بھاٹا ۔

Cross tide : متضاد مدوجزر ۔

Flood-tide : مد؛ جوار ۔

Flow tide : مد؛ جوار ۔

High tide : دیکھو High water

Lagging of the tides : (علم النجوم) ابطائے مدّ؛ مدو جزر کی وہ تاخیر جو اوسط وقت کے لحاظ سے چاند کے ربع اول و ثالث میں واقع ہوتی ہے؛ مد و جزر کا تاخّر ۔

Leeward tide : دیکھو Leeward

Low tide : جزر کامل ۔

Lunar tide : (علم النجوم) مدو جزر قمری ۔

Meteorological tide : (موسمیات) موسمی مدو

جزر، جو ہَوا وغیرہ کے باقاعدہ تغیرات سے ہوتا ہے ۔

Neap tide : (علم النجوم) مدوجزر اصغر؛ ساتویں اور اکیسویں تاریخ کا جب مدو جزر میں کم سے کم فصل ہوتا ہے ۔

Priming of the tides : سرعت مدوجزر؛ مدو جزر کے درمیانی وقفے کا کم ہونا، اسراع مدّ ۔

Solar tide : (علم النجوم) مدو جزر شمسی ۔

Spring tide : (علم النجوم) مدوجزر اعظم؛ پہلی اور چودھویں تاریخ کا ، جب کہ مدوجزر میں زیادہ سے زیادہ فصل ہوتا ہے ۔

Time and tide wait for no man : وقت اور جوار بھاٹا کسی کا انتظار نہیں کرتا ہے ۔

To work double tides : سخت محنت کرنا؛ دو وقتہ کام کرنا؛ دن رات کام کرنا ۔

Windward tide : ہَوا کا رخ ؛ وہ رخ جدھر سے ہَوا چلتی ہے یا جو ہَوا کا ہوتا ہے ۔

Tide : (v) [OE. 'tidan'.] واقع ہونا؛ پیش آنا؛ عارض ہونا ۔

Tide : (v) [f. Tide. (n)] (۱) مدّوجزر کے ساتھ بہنا: خصوصاً مد کے ساتھ؛ بندرگاہ میں پہنچنا یا جزر کے ساتھ وہاں سے نکلنا ۔(۲) (مشکل) پر قابو پانا؛ غالب آنا؛ (رکاوٹ) دور کرنا۔(۳) موجزن ہونا؛ موجیں مارنا ؛ تلاطم میں ہونا (دریا کا) ۔ (٤) مدو جزر میں بہنا ؛ (خصوصاً جہاز رانی میں) موافق مدوجزر سے فائدہ اٹھا کر جہاز چلانا اور لنگر انداز ہونا جب مدوجزر موافق نہ ہو ۔(٥) (مجازاً) بہے جانا (جیسے مدو جزر میں) ۔ (٦) (مجازاً) مشکلات پر غلبہ پانا؛ مصائب پر غالب آنا ۔

Tide-boat : (n) مدوجزری کشتی؛ مدّوجزر کے سہارے چلنے والی کشتی۔

Tide gate : (n) (۱) بند کا پھاٹک جو مدّ کے وقت کشتیوں کے گزرنے کے بعد پانی آنے کے لئے کھول دیا جاتا ہے اور جزر کے وقت بند کردیا جاتا ہے ۔ (۲) وہ مقام جہاں مدو جزر بہت تیز رفتاری کے ساتھ اٹھتا ہے ۔

Tide-gauge : (n) مدوجزر پیما جس سے مدوجزر کی انتہائی سطحیں اور موجودہ سطح معلوم ہوتی ہے ۔

Tide-line : (n) اثر مدوجزر؛ اثر سیل؛ نشان مدوجزر: نشان سیلاب ۔

Tide-lock : (n) اس بندرگاہ کا بند جس میں مدوجزر آتا ہو ۔

Tide - mark : (n) دیکھو Tide line

Tide - mill : (n) (۱) پن چکی جو مدو جزری رو سے چلائی جاتی ہے ۔ (۲) زمینوں کو سیلابی پانی سے صاف کرنے کی پن چکی ۔

Tide - race : (n) مدوجزر کی تیز لہر ۔

Tide - raising force : (n) قوت مدّ افراز ۔

Tide - rip : (n) (۱) تلاطم جو مخالف موجوں کے ٹکرانے سے پیدا ہوتا ہے ۔(۲) تیز مدو جزری رَو ۔

Tide-river : (n) دیکھو Tidal river

Tide-surveyor : (n) چنگی کا بڑا افسر جو چھوٹے افسروں کی نگرانی کرتا ہے ۔

Tide-table : (n) وہ جدول جس سے ارتفاع مدوجزر جو سال میں دن اور رات کے مختلف اوقات میں ہوتے ہیں معلوم ہوتا ہے؛ مدوجزری جدول ۔

Tide-waiter : (n) (۱) چنگی افسر جو جہاز کےبندرگاہ میں داخل ہوتے ہی اس پر پہنچ جاتا ہے اور جہاز سے اتارے جانے والے سامانوں کی نگرانی کرتا ہے؛ (جہاز کا) کوٹی چنگی انسپکٹر ۔(۲) (مجازاً) فرصت طلب؛ وہ شخص جو فرصت غنیمت کے انتظار میں رہتا ہے ۔

Tide-water : (n) (۱) (جغرافیہ) آب ساحل؛ سیلاب کا پانی؛ مدوجزر کا پانی ۔ (۲) (مجازاً) ساحل؛ خطِ ساحلی۔

Tide-wave : (n) تموّج؛ مدوجزر کی لہر ۔

Tide-wheel : (n) وہ پن چکی جو مدوجزر سے چلتی ہو ۔

Tideless : (a) (۱) بے مدوجزر ۔(۲) بے فصل؛ بے موقع ۔

Tidelessness : (n) بے مدوجزر ہونا ۔

Tideling/-lynge : Tidling کا متبادل ۔

Tidesman : (n) وہ شخص جس کا کام مدو جزر پر منحصر ہو ۔

Tideway : (n) (۱) گزرگاہ مدوجزر؛ دریا وغیرہ کا وہ حصہ جہاں جوار بھاٹا آتا ہو ؛ راہ مد و جزر ۔ (۲) اس حصے میں پانی کا مد و جزر ۔ (۳) تیز لہر جو گزرگاہ مدو جزر میں ہو ۔

Tidily : (adv.) صاف ستھرے طور پر : آراستہ و پیراستہ؛ سلیقے سے: پاکیزگی کے ساتھ۔

Tidiness : (n) سلیقہ مندی : پاکیزگی: ستھرائی؛ ستھراپن۔

Tiding : (n) [late OE. 'tiding'.] (اب صرف ادبی زبان میں استعمال ہوتا ہے کبھی واحد کبھی جمع کے طور پر) خبر، اخبار؛ اطلاع؛ رپورٹ ۔

Good tidings : مژدہ: بشارت ۔

Tidling/Tiddling : (n) (اب بول چال) خاص خبرداری کےساتھ پالا ہوا بچہ یا جانور ۔

Tidology : (n) (علم النجوم) علم مدوجزر؛ مد و جزریّات ۔

Tidy : (a) [ME. f. 'tid'.] (۱) اچھی حالت میں؛ صاف؛ سُتھرا؛ آراستہ؛ شُستہ؛ سلیقے سے آراستہ کیا ہوا (کمرہ، مکان وغیرہ) ۔ (۲) موٹا؛ صحت مند؛ بھلا چنگا؛ تندرست ۔ (۳) جس کی طبیعت میں صفائی ہو؛ سلیقے کا؛ پاکیزہ؛ صاف ستھرا ۔ (٤) (بول چال ) معقول : بڑا : اچھا خاصا ۔ (٥) اچھا؛ عمدہ؛ خوبصورت ۔

Tidy : (n) (۱) کرسی کی پشت کی آرائشی گدّی جو الگ ہو سکتی ہے ۔ (۲) کوئی ظرف جس میں گری پڑی چیز ڈال دی جائے ۔

Street tidy : سڑک کا کوڑے دان ۔

Tidy : (adv.) دیکھو Tidily

Tidy : (v) (۱) منظم کرنا؛ آراستہ کرنا؛ مرتب کرنا ؛ درست کرنا؛ سجانا؛ آراستہ کرنا؛ خوبصورت بنانا؛ صاف ستھرے طور پر سجانا؛ صاف ستھرا کرنا ؛ اپنے آپ کو صاف ستھرا رکھنا ۔ (۲) ترتیب سے رکھنا ۔

Tie : (n) [OE. 'teah'.] (۱) رسی؛ ڈوری؛ زنجیر؛ بندھن وغیرہ جس سے کوئی چیز باندھی جائے : گرہ ۔ (۲) نکٹائی؛ ٹائی ۔ (۳) چھوٹا سا سمور کا گلوبند (عورتوں کےلئے) ۔ (٤) (تعمیرات) بندھن؛ بند؛ (سماجیات) رشتہ؛ رابطہ؛ لگاؤ ۔ (٥) (کھیل کودمیں) مساوات؛ برابری؛ کسی کھیل میں دو یا زیادہ حریفوں کا اسکور برابر رہنا ۔ (٦) کڑی، ڈنڈا وغیرہ جو عمارت یا مشین وغیرہ کے حصوں کو ملائے رکھتا ہے؛ سہارا ۔ (۷) ریل کا سلیپر ۔ (۸) (موسیقی) نشان ربط جو دوسروں کے درمیان لگایا جائے ۔ (۹) (ٹورنامنٹ وغیرہ میں) دو شخصوں یا ٹیموں کا مقابلہ؛ میچ ۔ (۱۰) (بحری) رسًا یا زنجیر؛ مستقل زنجیردار لنگر جو ساحل کے قریب ہوتا ہے ۔ (۱۱) جوتے کی ایک قسم جسے فیتے سےباندھا جائے ۔ (۱۲) کوئی چیز جو دو چیزوں کو ملاتی ہو : رشتۂ اتحاد۔ (۱۳) فیصلہ کن میچ جو برابر رہ جانے کے بعد کھیلا جائے ۔ (١٤) دوڑ میں برابری۔

Cup-tie : مقابلہ (کھیل میں) جو کپ جیتنے کے لئے ہو ۔

Educational ties : اتحاد تعلیمی ۔

Political ties : سیاسی اتحاد؛ گٹھ جوڑ ۔

To play off a tie/To shoot of- : مزید کھیل جو اسکور برابر ہونے کی صورت میں فیصلے کے لئے کھیلا جائے ۔

Tie : (v) [OE. 'tizan'.] (۱) باندھنا (رسّی، ستلی وغیرہ سے)؛ (کسی چیز کا ایک ساتھ) باندھنا ۔ (۲) (جوتے کے تسمے) باندھنا؛ (کنٹوپ کے) بند باندھنا ۔ (۳) (گلے میں) ٹائی باندھنا ۔ (٤) (گرہ) باندھنا؛ لگانا ۔ (٥) (کڑیوں وغیرہ کو) آڑی دھنی لگا کر مضبوط کرنا؛ سہارے کی دھنی لگانا ۔ (٦) جکڑ دینا؛ پابند کر دینا (شرائط یا کسی کام کا) ؛ باندھ دینا ۔ (۷) (موسیقی) سُروں کو نشان ربط کے ذریعے ملانا ۔ (۸) کھیل میں کسی دوسرے کے برابر اسکور کرنا؛ اسکور میں برابر ہونا ۔ (۹) حد سے تجاوز نہ کرنے دینا؛ حدود میں رکھنا؛ (کسی چیز سے باندھ کر) مقید کرنا (آدمی یا جانور کا) ۔ (۱۰) (جراحی) (شریان یا رگ کو) پٹی سے باندھنا یا دبانا (تاکہ اس سےخون نہ بہے) ۔ (۱۱) ایک دوسرے کےساتھ جوڑنا؛ ملانا ۔ (۱۲) آزاد حرکت یا کام کو روکنا؛ آزادانہ یا بلا روک ٹوک کام کرنے کو روکنا ۔ (۱۳) ریلوے لائن کو ریلوے سلیپر سے درست کرنا ۔ (١٤) (مجازاً) مضبوطی سے جوڑنا، ملانا خصوصاً شادی کرنا؛ رشتۂ ازدواج میں منسلک کرنا یا ہونا ۔ (۱٥) (بول چال) کسی کے ساتھ لگ جانا یا وابستہ ہو جانا ۔ (١٦) پابندی عائد کر دینا ۔

**Tie-knot : (n)** (۱) گرہ جس سے کوئی چیز کَسی جائے ۔ (۲) نکٹائی کی گرہ ۔

**Tie-maker : (n)** (۱) نکٹائی بنانے والا ۔ (۲) اعتماد قائم کرنے والا؛ دوستی پیدا کرنے والا ۔

**Tie-pin : (n)** مرصّع نکٹائی پن؛ ٹائی میں لگانے کا پن ۔

**Tie-post : (n)** کھمبا جس سے گھوڑے وغیرہ کو باندھا جائے ۔

**Tie-rod : (n)** (تعمیرات) بندھن سلاخ ۔

**Tie-string : (n)** کوئی چیز باندھنے کی تانت؛ باندھنے کی ڈوری؛ رسی ۔

**Tie up : (v)** (۱) ڈوری؛ طناب سے باندھنا؛ لپیٹنا ۔ (۲) مقید کرنا : حبس کرنا ( آدمی یا جانور کو ) ۔ (۳) (مجازاً) روک دینا (کسی کام وغیرہ سے) ۔ (٤) مشروط کر دینا، خصوصاً کسی وصیت کے ساتھ ایسی شرط لگانا کہ مال متروکہ بیع نہ ہو سکے یا ایک خاص مصرف کے سوا کسی اور میں نہ آسکے ۔ (٥) (کشتی یا جہاز کو) لنگرگاہ سے باندھنا ۔ (٦) روپیا لگانا (تجارت وغیرہ میں) ؛ (روپے یا جائداد کو) اس طرح رکھنا کہ ضائع ہونے سے محفوظ رہے ۔ (۷) (عامیانہ) شادی کرنا ۔ (۸) کسی کے ساتھ اپنے آپ کو متعلق کرنا؛ ساتھی بنانا؛ رفیق بنانا (اپنے آپ کو) (امریکا) ۔ (۹) متفق ہونا؛ قریب ہونا (کسی سے) ۔ (۱۰) (مجازاً) باندھنا؛ روکنا یا سختی سے مقید کرنا؛ کسی خاص طرح سے کام کرنے کا پابند کرنا ۔

**Tie-up : (n)** (۱) تعلق؛ رشتہ؛ رشتہ داری ۔ (۲) کام رک جانا؛ (خصوصاً امریکا) ریل کے ملازمین کی ہڑتال ۔ (۳) تعطیل ۔ (٤) اعتصاب ۔ (٥) ناکابندی ۔

**Tie-vote : (n)** (۱) ووٹ جس کا نتیجہ برابر ہو ۔ (۲) (سیاسیات) مساوی رائے ۔

**Tie-wig : (n)** مصنوعی بال جو فیتے سے پیچھے باندھ لئے جاتے ہیں ۔

**Tie-wire : (n)** (الیکٹرک انجینیئرنگ) بندھن تار ۔

**Tied : (a)** مقید؛ محدود؛ مرتبط؛ متّصل ۔

**Tied cottage : (n)** ملازم کے رہنے کا مکان جو مالک کی دیکھ ریکھ میں ہو ۔

**Ride and tie :** Ride (v) دیکھو

**Tied to a woman's apron - strings :** Apron- string دیکھو

**To be tied to (or/for) time :** کوئی کام کرنے کے لئے وقت کاپابند ہونا ۔

**To tie a can to :** (عامیانہ) چھٹکارا پانا ۔

**To tie a fly :** مچھلی کے کانٹے کی شکل ایسی بنا دینا کہ چارہ معلوم ہو ۔

**To tie by the leg :** بیڑی ڈالنا؛ پا بہ زنجیر کرنا؛ حائل ہونا ۔

**To tie one on :** (عامیانہ) شراب پئے ہونا ۔

**To tie person's tongue :** خاموش کردینا؛ زبان بند کر دینا؛ بولنے نہ دینا ۔

**To tie the hands of :** آزادانہ کام کرنے سے روک دینا؛ آزادی عمل سے محروم کردینا ۔

**To tie the knot :** شادی کی تقریب انجام دینا؛ شادی کرنا ۔

**Tie - :** سابقہ بمعنی "بندھن" ۔

**Tie- bar : (n)** (تعمیرات) بندھن سلاخ ۔

**Tie - beam : (n)** (تعمیرات) تیربند؛ بندھن شہتیر؛ کڑیوں کو ملانے والی سہارے کی دھنی ۔

**Tie - block : (n)** (بحری) وہ کندہ جس میں زنجیر کو باندھ دیتے ہیں ۔

**Tie-bolt : (n)** کسی ساخت کے مشتمل حصے کو ملانے والا بولٹ (چٹخنی) ۔

**Tie down : (v)** (۱) باندھ کر مقید کرلینا ۔ (۲) (مجازاً) سختی سے محدود کر دینا (کسی چیز یا عمل سے) ۔

**Tie in : (v)** وصل کرنا؛ ملانا؛ ربط پیدا کرنا؛ جوڑنا؛ قریب ہونا؛ متفق ہونا ۔

**Tie - in : (n)** (۱) ربط؛ جوڑ؛ ملاپ ۔ (۲) وہ چیز جو جوڑی جائے ۔ (۳) خُردہ فروش کا اشتہار جو پاس ہی رکھا ہو ۔ (٤) مختلف قسم کے اشتہار ۔

Tied house : (n) (۱) کاروباری مکان جہاں معاہدہ کی رو سے کسی مخصوص فرم سے خریداری ہوتی ہو، خاص کر شراب خانہ ۔ (۲) دیکھو Tied cottage ۔

Tienda : (n) [Sp. 'tent'.] (۱) دکان؛ وہ جگہ جہاں اسباب فروخت رکھے ہوں ۔ (۲) اسٹور ۔

Tier : (n) [Fr. 'tire'.] (۱) قطار؛ صف؛ خصوصاً تھیٹر میں نشستوں کی ان قطاروں میں سے کوئی قطار جو تدریجاً بلند ہوتی جاتی ہیں ۔ (۲) حلقہ؛ مقام؛ دائرہ؛ رقبہ؛ حدود ۔ (۳) جنگی جہاز یا قلعے میں بندوقوں کی قطار ۔ (٤) آرگن باجے میں پائپ کی قطار جو ایک اسٹاپ سے کنٹرول ہوتی ہے ۔ (٥) (مجازاً) طبقہ؛ رتبہ؛ عہدہ؛ درجہ ۔ (٦) (بحری) جہازوں کی قطار جو ایک خاص جگہ پر لنگرانداز ہو؛ لنگرانداز ہونے کی جگہ جہاں جہازقطار میں کھڑے ہوں ۔

Tier : (v) قطار در قطار رکھنا؛ کھڑا کرنا ۔

Tier/Tyer : (n) [f. Tie. (v)+-er] (۱) باندھنے والا؛ خصوصاً وہ شخص جو کوئی چیز باندھنے کے لئے ملازم ہو ۔ (۲) روک؛ بند؛ بندھن ۔ (۳) (امریکا) بالا پوش؛ بچوں کے لباس کے اوپر کا کوٹ جو کپڑوں کی حفاظت کے لئے پہنا دیا جاتا ہے ۔

Tierce : (n) [OFr 'terce'.] (۱) شراب کا چھوٹا پیپا جس میں ٤٢ گیلن شراب آتی ہے؛ اس طرح کا پیپا جو دوسری کھانے پینے کی چیزوں کے پیمانے کا کام دیتا ہے ۔ (۲) (موسیقی) کسی سُر اور اس کے بعد کے سُر کے درمیان کا فاصلہ یا ان دونوں کا میل ۔ (۳) (تاش) ٹکڑی؛ تین مسلسل پتوں کا جوڑ ۔ (٤) (شمشیرزنی) تیسرا پینترا بچاؤ یا وار کا ۔ (٥) گرجا کے اوقات کا تیسرا گھنٹہ (نو بجے دن)؛ نو بجے دن کی عبادت ۔

Tierce : (a) [Fr.] (نقابت) تین مساوی حصوں میں تقسیم شدہ ۔

Tierce major : (n) (تاش) تین سب سے اونچے نمبر والے پتّوں کے جوڑ ۔

Tierce minor : (n) (تاش) تین سب سے کم نمبر والے پتّوں کے جوڑ (مثلاً سات، آٹھ اور نو) ۔

Tierced : (a) دیکھو Tierce (a)

Tiercel/Tercel/Tassel : (n) نَر باز ۔

Tierceron : (n) [Fr. f. 'tiers'.] ضمنی اِحرام ۔

Tierra : (n) (جغرافیہ) تبّریہ؛ برّی منطقہ ۔

Tierra templada : (n) (جغرافیہ) وسطی برّیہ (امریکا) ۔

Tierras : (n) [Sp., Pl. of 'tierra'.] (معدنیات) خاک آلود دھات ۔

Tiers etat : (n) [Fr.] ایک تیسری جماعت حکمراں؛ خاص کر عوام کی جماعت یا اُن کے نمائندگان فرانس کی قومی اسمبلی میں انقلاب (فرانس سے) قبل ۔

Tiers of cable : (n) رسے یا تار کے لچھے کے پینچ ۔

Ties : (n) (کھیل کود) جوڑ ۔

Tiff : (n) [Origin obsc.] (۱) (بول چال) خفگی ۔ (۲) تکرار؛ معمولی جھگڑا؛ کبھی کبھی سخت اور بڑے جھگڑے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Tiff : (n) [Origin obsc.] (عامیانہ) (شاذ) شراب کا گھونٹ؛ چسکی؛ جُرعہ ۔

Tiff : (v) (بول چال، عامیانہ) (شاذ) شراب پینا؛ خصوصاً آہستہ آہستہ پینا؛ شراب کی چُسکی لینا ۔

Tiff : (v) خفا ہو جانا؛ تکرار کرنا ۔

Tiff : (v) [app. back-formation from or abbrev. of 'tiffing'.] (ہندوستان) ٹفن کھانا؛ لنچ کھانا؛ دوپہر کا ہلکا کھانا ۔

Tiffany : (n) [OFr. 'tifinie.'] (۱) ایک قسم کا ریشمی کپڑا ؛ ایک قسم کی چھدری ململ؛ ایک تاری ململ؛ کچی ململ ۔ (۲) اس کپڑے سے بنی ہوئی چیز؛ چھلنی ۔

Tiffany : (a) (مجازاً) سطحی؛ جھرجھرا؛ نازک؛ کمزور ۔

Tiffin : (n) [app. f. 'tiffing'.] (اینگلو انڈین) (ہندوستان اور پڑوسی مشرقی ممالک میں) ٹِفن؛ لنچ : دوپہر کا ہلکا کھانا ۔

Tiffin : (v) ٹِفن کھانا؛ لنچ کھانا؛ دوپہر کا ہلکا کھانا کھانا ۔

Tift : (n) [app. var. of Tiff.] (بول چال) خفگی؛ تکرار؛ معمولی جھگڑا ۔

Tig : (n) (۱) لمس؛ آہستہ آہستہ تھپکی ۔ (۲) ایک قسم کا بچوں کا کھیل ۔

Tig : (v) ٹگ کے کھیل میں چھونا؛ آہستہ آہستہ تھپتھپانا ۔

**Tige : (n) [L. 'tibia'.]** (۱) (عمارت) ساق ستون؛ (نباتیات) تنا؛ ساق -

**Tigellate : (a)** ساقہ دار -

**Tigelle/Tigel : (n) [L. form 'tigella'.]** (نباتیات) ساقہ؛ ڈالی -

**Tigellus : (n)** (نباتیات) میان گرہ• ساق؛ تنے کی پوری -

**Tiger : (n) [OFr. 'tiger'.]** (۱) شیر؛ باگھ - (۲) ظالم؛ سنگ دل؛ قابوچی - (۳) سائیس (جو ہلکی گاڑی ، فٹن وغیرہ میں آقا کے ساتھ بیٹھتا ھے) - (٤)(امریکا) نعرہ جو کسی کی تعریف میں تین بار تالیاں بجانے کے بعد بلند کیا جائے - (۵) بلاّ یا تاج وغیرہ کے لئے استعمال کیا جاتا ھے (جو ٹائیگر کی شکل کا ھو) - (٦) (امریکا) تمانی تنظیم یا سوسائٹی - (۷) (عامیانہ) بیرونی نوکر: ملازم - (۸) (امریکا، عامیانہ) چیخ: کوک - (۹) اسی جنس کے دوسرے جانور کو بھی کہتے ہیں -

**American tiger :** (حیوانیات) چَغور؛ نمرا امریکا؛ تیندوے کی قسم کا بڑا گل دار جانور -

**Bengal tiger :** بنگال کا شیر؛ باگھ -

**Clouded tiger/Marbled-/Tortoiseshell- :** بَن بلاؤ کی مختلف قسمیں -

**Red tiger :** تیندوے کی قسم کا امریکی جانور -

**Sabre-toothed tiger :** دیکھو Sabre

**Tasmanian or native tiger :** تسمانیہ کا دھاری دار بھیڑیا؛ زیبرا بھیڑیا -

**The tiger :** فرانسیسی مدبر کلیمانسو کا لقب -

**Tiger-beetle : (n)** ایک قسم کا بھونرا جس کےپروں پر چتیاں یا دھاریاں ھوتی ہیں اور جو کیڑوں کا شکار کرتا ھے -

**Tiger-bird : (n)** (۱) شمالی امریکا کا چڑھن ہار ریش دار پرند - (۲) (شمالی امریکا کا) بگلے کی قسم کا پرندہ -

**Tiger-bittern : (n)** شمالی امریکا کا Tigrosome جنس کے بگلے کی قسم کا پرندہ -

**Tiger-cat : (n)** بَن بلاؤ؛ گربہ• وحشی؛ بلی کے خاندان کا کوئی جانور جو شیر سے مشابہ ھو، مثلاً بن بلاؤ -

**Tiger-eye : (n)** عین الاسد؛ ایک قسم کا نہایت چمکدار قیمتی پتھر -

**Tiger flower : (n)** Tigridia جنس کا کوئی پودا -

**Tiger-foot : (n)** ایک قسم کا پیچاں پودا -

**Tiger-frog : (n)** بڑا مینڈک -

**Tiger-grass (palm) : (n)** (مغربی ہندوستان اور ایران کا) چھوٹا کھجور کا درخت -

**Tiger-lily : (n)** (نباتیات) چتی دار سوسن؛ ایک قسم کی باغاتی سوسن جس کا پھول مدھم نارنجی رنگ کا ھوتا ھے اور اس پر سیاہ یا ارغوانی چیتیاں ھوتی ہیں -

**Tiger-moth : (n)** (حیوانیات) دھاری دار پتنگا؛ ایک قسم کا پتنگا جس کے پر روئیں دار ھوتے ہیں اور ان پر دھاریاں پڑی ھوتی ہیں -

**Tiger nut : (n)** (نباتیات) حب العزیز؛ زلَم -

**Tiger-shark : (n)** (گرم سمندروں کا) پیٹو قسم کا گھڑیال -

**Tiger-ware : (n)** ایک قسم کا پتھر کا قدیم انگریزی برتن -

**Tiger-wolf : (n)** شیر چرخ؛ چتی دار چرخ؛ تسمانیہ کا زیبرا بھیڑیا؛ دھاری دار بھیڑیا -

**Tiger-wood : (n)** فرنیچر بنانے کی لکڑی جو برنش کاٹنا سے آتی ھے -

**Tigerish : (a) [f. Tiger +- Ish]** شیر کاسا؛ شیر کی طرح خونخوار؛ سنگدل؛ ظالم؛ درندہ خو؛ شیر صفت -

**Tigerishly : (adv.)** درندہ صفتی سے؛ سنگدلی کے ساتھ؛ خونخواری سے -

**Tigerishness : (n)** درندہ صفتی؛ سنگدلی؛ خونخواری -

**Tigerism : (n)** قابوچی پن -

**Tigerkin : (n)** چھوٹا شیر -

**Tigerlike : (n)** شیر نما؛ باگھ جیسا -

**Tiger's eye : (n)** (معدنیات) عین الاسد؛ ایک قسم کا نہایت چمکدار قیمتی پتھر ۔

**Tiger's foot : (n)** ایک قسم کا پیچاں پودا ۔

**Tiger's horn/-tooth : (n)** (حیوانیات) حلزونیہ ۔

**Tiger's mouth : (n)** ایک قسم کا اونچا پودا جس میں سرخ یا سفید پھول آتے ہیں ۔

**Tight : (a) [early ON 'thehtr'.]** (۱) تنگ؛ محکم؛ پیوستہ ۔ (۲) گتھا ہوا؛ مضبوط ۔ (۳) (مرکب الفاظ میں) محفوظ (Air tight) ۔ (٤) کسا ہوا (کاگ وغیرہ)؛ تنگ (جوتا)؛ تنگ (لباس) ۔ (٥) خوش قطع؛ سڈول؛ سخت؛ کڑا؛ متشدد ۔ (٦) تنی ہوئی (رسّی وغیرہ) ۔ (۷) (بول چال) نشے میں؛ پئے ہوئے؛ مست ۔ (۸) زور کا؛ جس میں طاقت صرف ہو ۔ (۹) آراستہ؛ سنورا ہوا ۔ (۱۰) خسیس؛ کساد؛ کاسد ۔ (۱۱) سالم؛ بے عیب؛ درست ۔ (۱۲)غیر قابل نفوذ؛ قائم ۔ (۱۳) (جہاز) پن روک؛ جس میں پانی اثر نہ کرے ۔ (١٤) (مجازاً) (شخص) لائق؛ ماہر؛ ہوشیار؛ چابک دست؛ سلیقہ مند؛ چاق و چوبند ۔ (١٥) کم؛ دیریاب ۔ (١٦) آرام دہ؛ آرام کا ۔ (١٧) (امریکا)کم نفع ۔ (١٨) (مجازاً) وفادار؛ راسخ؛ مستقل ۔ (١٩) (زبان) بلیغ؛ مختصر اور جامع ۔ (٢٠) (عامیانہ) محدود ۔

Air-tight : ہَوا روک؛ (طبیعیات) ہوابند ۔

A tight money place : کسا ہوا صرافہ؛ جس میں زر پیا کمیاب ہو ۔

A tight squeeze : زور کا داب؛ تنگ ۔

Am in a tight market : (مجازاً) مخمصے میں؛ مشکل میں ۔

Money is tight : روپیا کم یاب ہے ۔

Water-tight : آب بند؛ پانی روک ۔

**Tight : (adv.)** (۱) مضبوطی سے؛ زور سے؛ کس کر؛ بھیچ کر ۔ (۲) پورے طور سے؛ اچھی طرح سے؛ سختی سے؛ پورے اہتمام کے ساتھ ۔ (۳) تنگی سے؛ محکم طور پر؛ بے خدشہ؛ بے کھٹکے؛ حفاظت سے ۔ (٤) کشاکش کے ساتھ ۔

To sit tight : (۱) سختی سے اپنی حالت پر قرار رکھنا؛ اصلی حالت میں ہونا ۔ (۲) قریب بیٹھنا ۔ (۳) (بول چال) چھپے رہنا؛ پوشیدہ رہنا ۔

**Tight barrel /-cask : (n)** مائع روک؛ سیال روک ۔

**Tight cooper : (n)** کپی بنانے والا جو سیال چیز کے لئے پیپا بناتا ہے ۔

**Tight coupling : (n)** (ریڈیو) چست جُفتہ ۔

**Tight-fisted : (a)** کنجوس؛ خرچ کرنے میں محتاط ۔

**Tight fitting : (a)** چُست ۔

**Tight-laced : (a)** (۱) فیتے سے مضبوط کیا ہوا؛ مضبوطی سے باندھا ہوا؛ مضبوط فیتہ بند ۔ (۲) (مجازاً) سخت محتاط؛ سختی سے قانون کی پابندی کرنے والا ۔

**Tight lacing : (n)** مضبوطی سے فیتہ بندی کرنا ۔

**Tight rope/Tight - rope : (n)** تنی ہوئی رسی جس پر نٹ ناچتے ہیں؛ طناب بند بازی ۔

**Tight squeeze : (n)** تنگ راستہ؛ دشوار مرحلہ؛ کوئی کام جسے کرنے میں دشواری پیش آئے ۔

**Tight wad/Tight -wad : (n)** (عامیانہ) (امریکا) کنجوس آدمی؛ محتاط طور پر خرچ کرنے والا شخص ۔

**Tighten : (v) [f. Tight (a). + EN.]** (۱) کسنا؛ بھینچنا؛ تاننا؛ کَس جانا؛ تن جانا ۔ (۲) محکم کرنا؛ مضبوط کرنا؛ محکم ہونا؛ سخت ہونا؛ سخت بنانا؛ مستحکم کرنا؛ محفوظ کرنا ۔ (۳) کم کرنا؛ مختصر کرنا ۔

To tighten one's belt : (۱) (مزاقاً) بھوکا رکھنا ۔ (۲) خوراک کم کرنا؛ اخراجات کم کرنا ۔

**Tightener : (n)** (۱) کسنے والا ۔ (۲) کسنے کا آلہ ۔

**Tightish : (a)** (۱) چست؛ تنگ ۔ (۲) کچھ مشکل ۔

**Tightly : (adv.)** (۱) کس کر؛ تان کر؛ بھینچ کر ۔ (۲) کسا ہوا؛ تنا ہوا؛ گتھا ہوا ۔ (۳) مضبوطی سے؛ زور سے؛ مستحکم طور پر؛ قوت سے؛ طاقت کے ساتھ ۔ (٤) اچھے طریقے سے؛ مناسب طور پر؛ موزوں طور سے ۔ (٥) تنگی سے؛ سختی سے؛ قریب سے؛ دباؤ کے ساتھ ۔ (٦) صفائی سے آراستگی سے (شاذ) ۔

**Tightness : (n)** سختی؛ مضبوطی؛ استحکام؛ تناؤ؛ کسا ہوا ہونا؛ بازار کا نادار ہونا ۔

Tights : (n) (۱) چست برجِس (جو اٹھارھویں اور اوائل انیسویں صدی میں پہنتے تھے) ۔ (۲) تنگ لباس(رقاصہ وغیرہ کے پہننے کا) ۔ (۳) عورتوں کا لباسِ زیریں ۔

Tiglate : (n) کروٹون تیل کے ایسڈ کا نمک ۔

Tiglic : (a) [f. mod. L. 'Tiglium'.] کروٹون تیل سے نکالا ہوا (ایک مادہ) ۔

Tiglic acid : (n) - ($CH_3$ =C($CH_3$) COOH) کروٹون تیل کاایسڈ

Tigress : (n) [f. Tiger + Ess.] (۱) شیرنی ۔ (۲) (مجازاً) شیر صفت عورت؛ خونخوار عورت؛ آتش مزاج ؛ غضب ناک (عورت) ۔

Tigrine : (a) [L. 'tigrinus'.] شیر کا؛ شیر کی طرح؛ (خصوصاً نشان لگانے اور رنگنے میں) (جانوروں کے مخصوص ناموں میں) ۔

Tigris : (n) (جغرافیہ) دجلہ (دریا) ۔

Tigroid : (a) شیر نما (خصوصاً دھاری دار) ۔

Tigurine : (a) [L. 'Tigurinus'.] زورنجی (قدیم Helvetia کے ضلع سے متعلق) ۔

Tigurine : (n) زورنج کا باشندہ؛ سوئٹزرلینڈ کے مذہبی مصلح زونگلی کا پیرو اور معتقد ۔

Tike : (۱) لینڈی کتا؛ دو نسلی کتا؛ ادنیٰ کتا؛ مجہول النسل کتا ۔ (۲) (مجازاً) مجہول النسل ؛ کاہل؛ کمینہ؛ غیر مہذب؛ اکھڑ؛ سنکی؛ خبطی؛ بد تمیز؛ بد اطوار؛ گنوار؛ دہقان ؛ اُجڈ شخص ۔ (۳) Yorkshire کے باشندے کا عرفی نام : پکارو نام ۔ (٤) چھوٹا بچہ (از راہِ ترحم) ۔

Til : (n) [Hindi.] (ہندوستان) تِل کا پودا؛ تِل؛ درخت کنجد ۔

Til : (n) [Native name in Madeira'.] (۱) ایک قسم کا سدا بہار درخت ۔ (۲) اس درخت کی لکڑی ۔

Til-oil : (n) روغن کنجد؛ تِل کا تیل ۔

Tilbury : (n) [f. 'Tilbury,' name of the inventor] (۱) انیسویں صدی کے ربع اول میں استعمال ہونے والی دو پہیئے کی گاڑی ۔ (۲) ایک ہلکی گاڑی ۔

Tilde : (n) [L. 'titulus'.] ہسپانوی حرف 'n' کے اوپر علامت نشان '~' ؛ حرف 'n' میں ملا کر نون کی آواز کو یائے معروف کے ساتھ ملا کر ادا کرنے کا نشان (اسپینی زبان میں) مثلاً سینور Señor= صاحب؛ جناب ۔

Tile : (n) [OE. 'tigele'.] (۱) چکنی مٹی کا کھپرا؛ ٹائل (جو فرش، چھت، آتش دان وغیرہ میں لگاتے ہیں) ؛ سفال ۔ (۲) دیکھو'Pantile' ۔ (۳) (بول چال) ریشمی ہیٹ؛ ہیٹ ۔

Dutch tile : ولندیزی ٹائل جس پر عموماً نیلا روغن ہوتا ہے اور بائبل کی کہانیوں کی تصویریں بنی ہوتی ہیں ۔

Plain tile : چپٹا کھپرا؛ چھت کے لئے جس کا سائز $\frac{1}{2}$٦" × $\frac{1}{2}$١٠" انچ ہوتا ہے ۔

To have a title loose : (عامیانہ) تھوڑا پاگل ہونا؛ کچھ مجنوں ہونا؛ خبطی ہونا؛ دیوانہ ہونا ۔

Tile : (v) (۱) کھپڑے سے چھانا؛ کھپریل ڈالنا (چھت پر) ؛ ٹائل لگانا (فرش وغیرہ میں) ۔ (۲) (فری میسن) دربان (tiler) کو دروازے پر کھڑا کرنا کہ غیر آدمی اندر نہ آنے پائے ۔ (۳) رازداری کا حلف لینا ۔ (٤) (کسی جلسے کی کاروائی یا روداد کو) سختی سے پوشیدہ رکھنا ۔

Tile - drain : (n) ٹائل سے بنائی گئی نالی ۔

Tile - drain : (v) (کھیت وغیرہ) ٹائل کی مدد سے پانی پہنچانا؛ ٹائل سے بنی نالی کے ذریعے پانی (کھیت وغیرہ میں) پہنچانا ۔

Tile-earth : (n) خاک سفال؛ کھپریل بنانے کی مٹی؛ ٹائل بنانے کی مٹی ۔

Tile-fish : (n) Lopholatilus جنس کی ایک مچھلی ۔

Tile-hat : (n) اونچا ریشمی ہیٹ ۔

Tile in : (v) آس پاس ٹائل لگانا ۔

Tile kiln : (n) بھٹی جس میں کھپریل پکائی جاتی ہے ۔

Tile-ore : (n) سُرخی مائل تانبے کی دھات ۔

Tile-pin : (n) میخ سفال؛ لکڑی کی کیل جو ٹائل جوڑنے میں کام آتی ہے ۔

Tile-pipe : (n) سیمنٹ کی بنی ہوئی پائپ جو نالی بنانے کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔

**Tile-red** : (n) ٹائل نما لال رنگ ۔

**Tile-tea** : (n) سفوف چائے یا چوُر چائے کی معمولی قسم ۔

**Tile-yard** : (n) احاطہ جہاں ٹائل بنتے ہیں ۔

**Tiled** : (a) کھپریل ڈالا ہوا؛ ٹائل والا ۔

**Tiler** : (n) (۱) کھپریل چھانے والا؛ چھت میں ٹائل لگانے والا ۔ (۲) ٹائل بنانے والا ۔ (۳) (فری میسن) (عموماً Tyler) دربان جو جلسہ یا لاج کے راز کو ظاہر نہیں ہونے دیتا؛ لاج کا دربان ۔

**Tilery** : (n) وہ جگہ جہاں ٹائل بنائے جاتے ہیں؛ سفال خانہ؛ کھپریل بنانے کا کارخانہ یا کھپریل پکانے کی بھٹی ۔

**Tilestone** : (n) [OE. 'tizelstan'.] ایک قسم کا فرش بنانے کی سِل جسے چیر کر کھپرے بنالیتے ہیں؛ خصوصاً رتیلے پتھر کی قسم ۔

**Tilia** : (n) (نباتیات) جنس لنڈن؛ ٹِلیا ۔

**Tiliaceous** : (n) [L. 'tiliaceous'.] جنس لنڈن کا یا اس سے متعلق ۔

**Tiling** : (n) (۱) ٹائل لگانا؛ کھپریل ڈالنا ۔ (۲) کھپریل؛ ٹائل کا فرش ۔ (۳) سفال سازی؛ کھپریل بنانا ۔ (٤) ٹائل لگانے کی وضع ۔ (۵) (فری میسن) لاج کی حفاظت؛ لاج کی دیکھ بھال ۔

**Till** : (n) [Origin obsc.] (خصوصاً) ڈراور؛ دراز؛ (معاشیات) گلاّ؛ دکان میں روپیہ رکھنے کی دراز جو غلک تختے میں ہوتی ہے؛ غلک؛ گولک ۔

Automatic till : خود کار گولک ۔

**Till** : (n) [Origin unkn.] (۱) (اسکاٹستان) (ارضیات) صخرہ؛ (معدنیات) صخرہ مٹی؛ برفانی چٹانوں کی مٹی کی تہ جس میں پتھر کے چکنے، ڈھیلے ریت وغیرہ ملی ہوتی ہے ۔ (۲) سخت یا نرم سلیت سے مشابہ ایک قسم کا پتھر ۔ (۳) دیکھو Thill (n) ۔

**Till** : (n) (طباعت) (ابتدائی ہاتھ مشین میں) بورڈ جس سے Spindle گزرتی تھی ۔

**Till** : (v) [OE. 'tilian'.] (۱) کاشت کرنا (زمین پر)؛ جوتنا ۔ (۲) (مجازاً) سنوارنا؛ درست کرنا (دماغ، اخلاق وغیرہ) ۔ (۳) پھیلانا (جال) ۔

**Till** : (v) گلّے میں روپیہ رکھنا؛ دراز میں روپیہ رکھنا؛ غلک میں روپیہ رکھنا ۔

**Till** : (prep.) [ON 'til'] (۱) تک؛ تا ۔ (۲) تا ایں کہ؛ تاوقتے کہ؛ یہاں تک کہ؛ جب تک کہ؛ جب تک نہ ۔

**Till** : (conj.) (۱) اس وقت تک کہ؛ جب تک کہ ۔ (۲) اتنا لمباکہ؛ اتنی دور کہ ۔

**Tillable** : (a) قابل کاشت؛ قابل زرع؛ بونے کے لائق؛ زراعتی؛ زرعی ۔

**Tillage** : (n) (۱) کاشت؛ کھیتی باڑی؛ کشت وزرع؛ کاشتکاری؛ کشاورزی ۔ (۲) (مجازاً) دماغ یا روح کی تربیت؛ ترقی (ذہنی) ۔ (۳) جوتی ہوئی زمین؛ مزروعہ زمین؛ جتی ہوئی زمین میں غلّے کا بڑھنا ۔

In tillage : زیر کاشت ۔

**Tillage instruments** : (n) (زراعت) آلات کشاورزی؛ آلات زراعت ۔

**Tillandsia** : (n) [mod. L., named after Elias Tillands.] (نباتیات) انناس کی جنس کے نباتی پودے ۔

**Tiller** : (n) [ME. 'tilliere'.] زمین جوتنے والا؛ کاشتکار؛ زارع؛ کشاورز؛ کھیتیہر مزدور؛ کسان ۔

**Tiller** : (n) [OFr. 'telier'.] (جہاز رانی) بیرم سکان؛ پتوار کا ہتھا یا ڈنڈا ۔

**Tiller** : (n) [OE. 'telzor'.] (۱) (نباتیات) نہال؛ برور؛ پود ۔ (۲) (پودے کی) وہ شاخ جو اصل تنے میں جڑ کے قریب پھوٹتی ہے، کلا ۔ (۳) (نباتیات) زیر بچہ؛ وہ شاخ جو تنے میں زمین کے نیچے پھوٹتی ہے ۔

Money tiller : (معاشیات) گولک؛ گلاّ ۔

**Tiller** : (v) پود کا نکلنا؛ تنے کا نکلنا؛ تنا پھینکنا ۔

**Tiller-chain** : (n) سکان کی زنجیر ۔

**Tiller-head** : (n) سکان کا سرا ۔

**Tiller-rope** : (n) سکان کی رسی ۔

**Tillering** : (n) (نباتیات) پود کاری ۔

**Tillet/Tillot : (n) [OFr. 'tillette'.]** (۱) موٹے کپڑے کی ایک قسم جو دوسرے باریک یا عمدہ کپڑے کے اوپر لپیٹتے ہیں ۔ (۲) لباس کے سامان وغیرہ رکھنے کا تھیلا ۔

**Tillite : (n)** (ارضیات) صخرہ مٹی ۔

**Tillmoney : (n)** (معاشیات) گولك؛ گلاّ ۔

**Tilly/Tilly seed : (n) [Fr.]** Crotonجنس کا بیج؛ دانہء کرچك بندی ؛ تلی؛ ایك قسم کا بیج جس سے تیل نکالا جاتا ھے ۔

**Tilt : (n) [Collateral form of ME. 'tild'.]** (۱) شامیانہ؛ نمگیر ؛ خیمہ؛ چھولداری ۔ (۲) خصوصاً کشتی کےاوپر کا سائبان ۔ (۳) کپڑے وغیرہ کا سائبان جو گاڑی یا چھکڑے پر ڈال دیتے ہیں ۔ (٤) مچھوا یا لکڑہارے کی جھونپڑی ۔

**Tilt : (n) [late ME. 'tilten'.]** (۱) شامیانہ لگانے کا احاطہ ؛ شامیانہ لگانے کی زمین ۔ (۲) کسرت کا مقابلہ (دو مسلح آدمیوں کے درمیان) ۔ (۳) (مجازاً) مقابلہ؛ مڈبھیڑ؛ مباحثہ ۔ (٤) (اب صرف مجازاً) کسی ہتھیار سے وار؛ نیزے کا وار؛ نیزے کا ھول ۔ (٥) اوپر کی طرف یا نیچے کی طرف جھکاؤ؛ میلان؛ خم؛ جھکاؤ ۔ (٦) سرکنڈا وغیرہ کی چلیپا جو شست میں لگی ھوتی ھے اور جس سے معلوم ھوتا ھےکہ مچھلی نے کانٹے کو نگل لیا ۔ (۷) بھاری ہتھوڑا جو ایك محور پر گھومتا ھے ۔ (۸) (مجازاً) کھلی پھبتی؛ کھلا استدال ۔ (۹) زمین کی سطح کا نشیبی حصہ؛ ڈھلواں حصہ ۔ (۱۰) شمالی امریکا کا پلُوور (ایك قسم کا پرندہ جو جھنڈ میں رہتا ھے اور اس کی ٹانگیں لمبی ھوتی ہیں) ۔

**Full tilt :** سرپٹ؛ پوری طاقت سے ۔

**On the tilt/ Upon - :** جھکاؤ کی حالت میں (پہیے وغیرہ کی) ۔

**To run at (the) tilt :** (مجازاً) مباحثے میں مشغول ھونا؛ لڑنا؛ مقابلہ کرنا ۔

**Tilt : (v)** (۱) ایك طرف سے جھکنا دوسری طرف سے اٹھنا؛ ٹیڑھا ھونا؛ خصوصاً (جہاز کا) طولاً غوطہ مارنا ۔ (۲) ڈھلواں ھونا؛ اتار ھونا؛ ترچھا ھونا۔ (۳) ایك طرف سے جھکانا؛ ٹیڑھا کرنا (برتن ، میز وغیرہ کو) ؛ جھکانا؛ خم ھونا؛ خم کر دینا ۔ (٤) (ارضیات) زمین کی پرت کا بہت اوپر کو اٹھا ھوا ھونا؛ اوپر کو اٹھانا ۔ (٥) نیزے کاوار کرنا؛ برچھی چلانا۔ (٦) گھومنے والی بھاری ہتھوڑی سےکوٹنا؛ پیٹنا (فولاد وغیرہ کو) ۔ (۷) اُنڈیلنا؛ خارج کرنا (جھکا کر برتن کےاندر کی چیز) ۔ (۸) (مجازاً) لڑنا؛ مقابلہ کرنا؛ مباحثے میں شریك ھونا؛ مڈبھیڑ ھونا؛ مقابلے پر آنا ۔ (۹) (کسی اوزار سے) مارنا؛ (ایك چیز کو دوسری چیز سے) ٹکرانا؛ متصادم ھونا ۔ (۱۰) حملہ کے لئے (نیزے کو) معلق رکھنا ۔ (۱۱) حملہ کرنا ۔ (۱۲) بڑے ہتھوڑے سے کام کرنا؛ آگ میں گرم کرکے، ہتھوڑے سے مار کر خاص شکل پیدا کرنا ۔

**To tilt up :** ایك کنارے کو دوسرے کنارے سے زیادہ اٹھانا ۔

**Tilt : (v)** شامیانے یا نمگیرے سے چھپانا، ڈھانکنا ۔

**Tilt-boat : (n)** شامیانہ دار بڑی کشتی (خصوصاً لندن اور گریو سینڈ (Gravesend) کے درمیان چلنے والی سواری کی کشتی ۔

**Tilt-hammer : (n)** بھاری ہتھوڑا جو ایك محور پر گھومتا ھے ؛ بڑا ہتھوڑا ۔

**Tilt mill : (n)** کارخانہ جہاں دھات اسٹیل (Steel) کو جھکاتے ہیں ۔

**Tilt-roof : (n)** (تعمیرات) سلامی چھت ۔

**Tilt-up : (n)** (۱) اٹھانے والی چیز ۔ (۲) خصوصاً ایك قسم کا امریکی پرندہ جو مرطوب رتیلے مقامات میں رہتا ھے ۔

**Tilt-up : (a)** اٹھانے والی ۔

**Tilt-yard : (n)** نیزہ بازی کا میدان ۔

**Tilter : (n)** (۱) جھکانے والا؛ جھکانے کا آلہ ۔ (۲) نیزہ بازی کا مقابلہ کرنے والا؛ سپاہی؛ جنگ جو؛ جنگ آزما ۔ (۳) بڑے ہتھوڑے سے کام کرنے والا ۔

**Tilth : (n) [f. OE. 'tilian']** (۱) کاشت؛ زمین جوتنا؛ جُتائی ؛ زراعت؛ کھیتی باڑی ۔ (۲) کھیت کی گہرائی جہاں تك زمین جوتی جاتی ھے؛ کاشتکاری کی حالت ۔ (۳) زیر کاشت زمین؛ قابل کاشت زمین؛ زرعی زمین؛ مزروعہ زمین ۔

**Tilting : (n)** (۱) عمودی یا افقی جھکاؤ؛ مائل؛ اریب ۔ (۲) ہتھوڑے کا کام ۔

Tilting-helm/-helmet : (n) جنگ میں استعمال کیا جانے والا خود؛ وہ کلاہ آہنی جو سر اور چہرے کو مکمل طور پر ڈھانک لے لیکن دیکھنے اور سانس لینے کی جگہ بنی ہو۔

Tilting-level : (n) (سروے) جھوکی افق پیما۔

Tilting-mill : (n) دیکھو Tilt - mill

Tilting-yard : (n) دیکھو Tilt - yard

Tiltmeter : (n) زمین کی نشیبی سطح کو ناپنے والا آلہ۔

Timar : (n) [Pers. (and Turk.) 'timar'] (۱) تیمار۔ (۲) (ابتداً) (ترکی کی جاگیردارانہ نظام میں) جاگیر جو فوجی خدمت کی وجہ سے ملتی ہو۔

Timariot : (n) [It. 'timariotto'.] جاگیر دار۔

Timbal/Tymbal : (n) [mod. Fr. 'timbale'.] (۱) (تاریخ) طبل؛ نقارہ؛ نوبت۔ (۲) (حیوانیات) طاشہ۔

Timbale : (n) [Fr.] (۱) (تشریح) جھلی؛ پردہ (کیڑوں میں)۔ (۲) (طباخی) ایک طرح کی پائی (Pie) جو طبلے کی شکل کی بنا کر پکائی جاتی ہے۔

Timber : (n) [OE.] دیکھو Tamber

My timber! shiver my timbers : میرا ستیاناس ہو۔

Standing timber : درخت : عمارتی لکڑیوں کے درخت۔

Timber : (n) [OFr. 'timbre'.] سمور کی مختلف تعداد۔

Timber : (v) [OE 'timbran'.] عمارت کو لکڑی سے ٹھیک کرنا؛ لکڑی لگانا۔

Timber-beetle : (n) سوسکِ چوب؛ لکڑی کا کیڑا۔

Timber-cart : (n) لکڑی لانے کا اونچا چھکڑا۔

Timber-doodle : (n) (امریکا) چہے کی قسم کا پرند۔

Timber-grouse : (n) (امریکا) ایک قسم کا سرخی مائل پرندہ جو برطانیہ اور آئرستان میں پایا جاتا ہے۔

Timber-head : (n) جہاز کی پسلیوں کے سرے جو اوپر نکلے ہوتے ہیں جن سے رسے باندھے جاتے ہیں۔

Timber-hitch : (n) پھندا جس کے ذریعے رسی شہتیر سے اٹکائی جاتی ہے۔

Timber-hitch : (v) پھندے سے کسنا۔

Timber-jumper : (n) (شکاری عامیانہ) کھیتوں کی باڑ اور دروازے پر چھلانگ لگا کر پار کرنے والا گھوڑا۔

Timber land : (n) جنگل۔

Timber-man : (n) (۱) چوب بر؛ عمارتی لکڑی سازی میں کام کرنےوالا؛ نجار۔ (۲) تبرکوب معدن؛ تختہ کوب۔

Timber-mare : (n) ایک قسم کا لکڑی کا گھوڑا۔

Timber-right : (n) زمین کی ملکیت کے بغیر عمارتی لکڑی کے درخت کا مالک ہونا۔

Timber-sow : (n) بے پر کے کیڑے۔

Timber-toe : (n) (عامیانہ) لکڑی کا پاؤں؛ پائے چوبی۔

Timber-toe/-toes : (n) وہ شخص جس کی لکڑی کی ٹانگ ہو۔

Timber-toed : (a) لکڑی کی ٹانگ والا (آدمی)۔

Timber-tree : (n) درخت الواری؛ عمارتی لکڑی کا درخت۔

Timber-wolf : (n) بڑا امریکی بھیڑیا۔

Timber-wood : (n) وہ لکڑی جو مکان، جہاز وغیرہ کے بنانے میں استعمال ہو۔

Timber-work : (n) (۱) لکڑی کا کام۔ (۲) کسی ساخت کا لکڑی والا حصہ۔ (۳) (جمع) وہ کارخانہ جہاں عمارتی لکڑی کا کام ہوتا ہے۔

Timber-worm : (n) عمارتی لکڑی کو نقصان پہنچانے والا کیڑا۔

Timber-yard : (n) (۱) صحن جس میں عمارتی لکڑی رکھی ہو۔ (۲) (کرکٹ کی بول چال) وکٹ۔

Timbered : (a) (۱) لکڑی کا؛ عمارتی لکڑی کابنا ہوا؛ چوبی۔ (۲) چوب دار۔ (۳) (آدمی، جانور) جسمانی طور پر مکمل۔

Timbering : (n) (۱) کڑیاں؛ تختے وغیرہ۔ (۲) لکڑی کا کام؛ کڑیوں، تختوں کا کام۔ (۳) وہ لکڑی جو چھڑ یا چھت کے کناروں کا سہارا ہو۔

Timberling : (n) عمارتی لکڑی کا نیا درخت؛ پودا؛ نونہال ۔

Timbre : (n) [mod. Fr.] آواز کی کیفیت؛ جو ہر باجے میں الگ ہوتی ہے؛ طینن ۔

Timbre : (n) [OFr.] (موسیقی) طبلہ؛ دف؛ چھوٹی ڈھولک ۔

Timbrel : (v) طبلہ بجانا؛ طبلے کا ساتھ دینا ۔

Timbrology : (n) ٹکٹوں کا علم ۔

Timbromania : (n) (نفسیات) جنونِ ٹکٹ اندوزی ۔

Timbrophily : (n) (نفسیات) (ڈاک) ٹکٹ پسندی ۔

Time : (n) [OE. 'tima'.] (۱) وقت؛ زمانہ ۔ (۲) (تاریخ) عہد؛ دور؛ زمانہ؛ مدت؛ جگ؛ قرن؛ عصر ۔ (۳) فرصت؛ مہلت؛ وقت جو میسر آئے؛ وقت جو کسی کے پاس ہو؛ مدت عمر ۔ (٤) مناسب وقت؛ موقع؛ مقرر وقت؛ ٹھیک وقت ۔ (٥) (اکثر جمع) زمانے کے حالات؛ زمانے کا رنگ؛ دن (اچھے بُرے وغیرہ)؛ ایام ؛ روزگار ۔ (٦) بار؛ دفعہ؛ مرتبہ؛ ہنگام ۔ (۷) گنا ۔ (۸) (خصوصاً صرف و نحو میں) زمانہ (ماضی، حال ، مستقبل وغیرہ) ۔ (۹) میعاد؛ مدت ۔ (۱۰) وقت جو کسی پیمانے یا معیار سے ناپا جائے ۔ (۱۱) (موسیقی) تال ۔ (۱۲) گت ۔ (۱۳) (باجا) بجانے کی رفتار ۔ (١٤) (جمع میں) اخبار کے نام کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔ (۱۵) سال کا مقررہ حصہ؛ موسم ۔ (١٦) مخصوص وقت ۔ (۱۷) صحیح لمحہ؛ درست موقع ۔ (۱۸) وہ موقع جس میں کوئی چیز واقع ہو ۔

Against time : نہایت تیزی سے؛ انتہائی رفتارسے ۔

All the time : (۱) برابر؛ سارا وقت ۔ (۲) (امریکا) ہمیشہ؛ ہر موقع پر ۔

Apparent (solar) time : ظاہری وقت؛ وقت شمسی جس کا حساب آفتاب سے لگایا جائے ۔

As times go : آج کل کا جو حال ہے ۔

At a time/At one time/At the same time : (۱) فوراً؛ ایک ہی وقت میں؛ ساتھ ہی ساتھ ۔ (۲) پھر بھی؛ اس کے باوجود ۔

At one time : ایک زمانے میں؛ ایک دفعہ ۔

At no time : کسی وقت بھی نہیں؛ کسی موقع پر نہیں ۔

At or for the time/For the time being : فی الحال؛وقتی طور پر؛ زیر غور لمحات میں ۔

At this time of day : (مجازاً) اب جاکر؛ اتنی دیر میں ۔

At times : کبھی کبھی؛ بعض اوقات ۔

Bed- time : سونے کے وقت؛ بہ وقت خواب ۔

Before (his)time : قبل از وقت ؛ مناسب؛ متوقع یا معمولی وقت سے پہلے ۔

Behind the times : آج کل کے اصول کے خلاف ۔

Between times : وقفوں کے درمیان کے اوقات ۔

Binary time : دوتالی گت؛ جس میں ہر ٹکڑے میں دو تالیں ہوں ۔

Born before, ahead of one's time or times : زمانے سے آگے؛ جو اپنے زمانے سے پہلے پیدا ہوگیا ہو؛ اتنا روشن خیال کہ اس کے ہم عصر اس کے خیالات کی قدر یا ان پر عمل نہ کرسکیں ۔

Civil time : زمانہ قانون (قانونی سال وغیرہ طبیعی سال وغیرہ کے مقابلے میں) ۔

Common time : دوتالی یا چوتالی گت ۔

Dinner-time : دوپہر یا شام کے کھانے کا وقت؛ ڈنر کا وقت ۔

For the time being : فی الحال؛ وقتی طور پر ۔

From time to time : کبھی کبھی؛ وقتاً فوقتاً ۔

Good (bad) time- keeper : صحیح وقت دینے والی (نہ دینے والی) گھڑی ۔

Got there time enough to see him : وہاں اتنے سویرے پہنچا کہ اس سے ملاقات ہوگئی ۔

Had a good time : لطف سے گزری ۔

I must bide my time : میں موقعے کا انتظار کروں گا ۔

In less than no time : فوراً؛ بہت جلدی سے ۔

In no time : آناً فاناً؛ چٹکی بجاتے؛ دم بھر میں ۔

In the nick of time : عین وقت پر ۔

In time : (۱) وقت پر؛ ٹھیک وقت پر ۔(۲) (to یا for کے ساتھ) اپنے وقت پر (کہ کسی کام میں شرکت ہو سکے) ۔ (۳) کبھی نہ کبھی؛ ایک نہ ایک دن ۔ (٤) تال کے ساتھ ۔ (٥) جلدی سے؛ زیادہ دیر نہیں۔

Is doing time : قید کی میعاد گزار رہا ہے؛ جیل میں ہے ۔

Is far on, in her time : حمل خاصی مدت کا ہے ۔

Is near her time : وضع حمل کا زمانہ قریب ہے؛ بچہ ہونے والا ہے ۔

Is serving his time : امیدواری کررہا ہے ۔

It was time I was going : اب میرے جانے کا وقت ہے۔

It will last our time : ہماری زندگی بھر چلے گا ۔

Local time : مقامی وقت ۔

Many a time/Many times/Many a time and oft (often): بہت سے موقعے پر : اکثر ؛ عام طور پر؛ بار بار ۔

Mean solar time : (علم النجوم) اوسط شمسی وقت ۔

Mean time : اوسط وقت ۔

My time is drawing near : میرا وقت قریب آگیا ہے؛ میں جلد مرنے والا ہوں ۔

No time for : نا مناسب موقع ۔

Now is your time : اب تمہارا موقع ہے؛ اب تمہارا داؤں ہے ۔

On time : وقت پر؛ وقت کی پابندی سے ۔

Once upon a time : کسی زمانے میں؛ کسی وقت میں۔

One at a time : ایک ایک کرکے ۔

Out of time : (۱) بے وقت؛ بے موقع؛ بہت دیر سے ۔ (۲) (گانا وغیرہ) بے تال ۔

Sidereal time : زمان فلکی؛ (علم النجوم) کوکبی وقت۔

Solar time : (علم النجوم) شمسی وقت ۔

So that's the time of day : (بول چال) اچھا یہ معاملہ ہے۔

Standard time : (علم النجوم) معیاری وقت ۔

Ternary time : تتالی گت؛ جس کے ہر ٹکڑے میں تین تالیں ہوں ۔

The time (the times) : کوئی عہد؛ کوئی زمانہ ۔

The time of one's life : بے حد لطف؛ غیر معمولی چہل پہل یا سخت پریشانی کا زمانہ ۔

To beat time : تال دینا ۔

To call time : (مکا بازی میں) مکابازی میں ابتداء کرنے یا وقفہ دینے کا وقت بتانا ۔

To gain time : ٹال مٹول کرکے مہلت حاصل کرنا ۔

To give one, or pass, the time of day : (بول چال) سلام کرنا؛ آداب کرنا؛ خیر مقدم کرنا ۔

To have the time of one's life : بے حد لطف حاصل کرنا ۔

To keep good (bad) time : (گھڑی کا) صحیح (غلط) وقت دینا ۔

To keep time : تال کے ساتھ چلنا، ناچنا، گانا ۔

To take time by the forelock : مستعدی سےکام کرنا ۔

True time : (علم النجوم) حقیقی وقت ۔

Time : (v) (۱) (کسی کام کے لئے) وقت مقرر کرنا؛ وقت کا تعین کرنا؛ وقت متعین کرنا ۔(۲) وقت پر کرنا (کوئی کام) : موقع سے انجام دینا ۔(۳) وقت کا اندازہ کرنا یا حساب لگانا (گھڑ دوڑ وغیرہ میں) ۔ (٤) گاڑی کی آمد کاوقت متعین کرنا ۔ (٥) کسی گیند وغیرہ کی رفتار اور ٹکرانے کے

لمحے کا تخمینہ کرنا ۔ (٦) (گھڑی وغیرہ کا) وقت کے لئے ٹھیک کرنا ۔ (٧) وقت کا خیال رکھنا؛ کوئی کام کرنے کےلئے وقت رکھنا ۔ (٨) طول دینا؛ طوالت سے انجام دینا ۔ (٩) وقت کے مطابق کام کرنا ۔ (١٠) (میکانیات) مشین کے پرزوں کو ٹھیک کرنا تاکہ معینہ وقوف کے بعد حرکت ہو ۔ (١١) وقت کا معلوم کرنا (جس میں کوئی چیز وقوع پذیر ہونی ہو) ۔ (١٢) مشین کی حرکت کو با ضابطہ کرنا (وقفہ وغیرہ) ۔ (١٣) آہنگ کو نمایاں کرنا؛ سریلے یا بے سریلے طور پر گانا ۔

Time about : (adv.) باری باری سے؛ متبادل طریقے سے ؛ نوبت بہ نوبت ۔

Time and again : (adv.) مکرر؛ باربار؛ بارہا ۔

Time-ball : (n) گولا جو ایک بجے دن کو وقت بتانے کے لئے رصدگاہ میں ایک اونچے کھم سے نیچے گرایا جاتا ہے۔

Time-bargain : (n) پیشگی سودا؛ کسی آئندہ مقررہ وقت پر تمسکات وغیرہ بیچنے یا خریدنے کا معاہدہ (اکثر یہ سٹّے کی ایک صورت ہوتی ہے) ۔

Time-barred : (n) (قانون) زائد المیعاد ۔

Time-bill : (n) (١) نظم اوقات؛ ریلوے ٹائم ٹیبل ۔ (٢) ریکارڈ بُک جس میں گارڈ ہر اسٹیشن سے گاڑی کے چھوٹنے کا وقت درج کرتا ہے ۔ (٣) ہنڈی جو مقررہ تاریخ تک واجب الادا ہو ۔

Time-bomb : (n) میعادی بم؛ ٹائم بَم ۔

Time-book : (n) (١) کتاب اوقات؛ تختۂ اوقات؛ فرد اوقات جس میں یہ درج کیا جاتا ہے کہ مزدوروں نے کتنی دیر کام کیا ہے ۔ (٢) دیکھو Time - bill۔

Time-card : (n) مزدوروں کے کام کا ریکارڈ کارڈ؛ تختۂ اوقات ۔

Time-clock : (n) ملازمین کی آمد و رفت کے اوقات ریکارڈ کرنے والی گھڑی۔

Time-constant : (n) (الیکٹرک) وقتی مستقل ۔

Time-course : (n) (جہاز رانی) لہر میں چلنے والا جہازجس میں پہیوں کی رفتار سے وقت اور سمت کا پتا چلایا جاتا ہے ۔

Time-detector : (n) وہ گھڑی جو مزدوروں کےآنے اورجانے کے وقت کو بتاتی ہے ؛ وقت دریافت کرنے والی گھڑی۔

Time-element : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) زمانی عنصر ۔

Time-error : (n) (نفسیات) وقتی خطا ۔

Time expired : (a) گزشتہ وقت؛ جس کی مشغولیت کا وقت ختم ہوگیا ہو ۔

Time-exposure : (n) (فوٹوگرافی) متعینہ وقت کے لئے تکشف ؛ وقتی تعریہ؛ وقتی دکھاؤ ۔

Time-fuse : (n) (فوج) میعادی گدازہ؛ ساعتی فتیلہ؛ جو ایک مقررہ وقت تک جلتا رہتا ہے ۔

Time-honoured : (a) قدیم اور مقدس (رسم وغیرہ) ؛ قدامت کی وجہ سے قابلِ احترام ۔

Time is up : وقت ہو گیا ۔

Time-keeper/Time keeper : (n) (١) مزدوروں کےوقت کاحساب رکھنے والا؛ حاضری نویس؛ متصدیِ اوقات ۔ نگہدار وقت ۔ (٢) ٹائم ریکارڈ کرنے والا ۔ (٣) گھڑ دوڑ میں وقت ریکارڈ کرنے والا ۔ (٤) شخص یا چیز جو(اچھے یا بُرے) وقت کا حساب رکھتا ہے ۔ (٥) ٹائم پیس؛ وقت نما ۔

Time-lag : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) وقتی تاخّر ۔

Time-limit : (n) مہلت؛ محدود مدت؛ معین وقت (انجام دہی یا مکمل کرنے کے لئے) ۔

Time-lines : (n) (تاریخ) شجرۂ تواریخ ۔

Time-lock : (n) قفل ساعت؛ ایسا تالا جو مقررہ وقت پر کھلتا ہے ۔

Time-meter : (n) (الیکٹرک انجینیئرنگ) وقت پیما ۔

Time of day : (n) (١) وقت (گھڑی کے حساب سے)؛ وقت روز۔ (٢) زمانِ حال؛ اکنوں ۔ (٣) حقیقتِ امر؛ حقیقت واقع۔

Time out : (n) وقفہ؛ فاصلہ ۔

Time out of mind : (n) عہدِ دقیانوس؛ پرانا زمانہ ۔

Time-perception : (n) (نفسیات) ادراک زماں ۔

Time-period : (n) (طبیعیات) وقتِ دوراں ۔

Time-program : (n) اوقات نما ۔

Time-rate : (n) (ریاضیات) زمان شرح ۔

Time-recorder : (n) وقت نگار آلہ ۔

Time-roster : (n) (معاشیات) جدولِ اوقاتِ کار ۔

Time-scale : (n) اوقاتی پیمانہ ۔

Time-selling : (n) قسط وار فروخت ۔

Time-sense : (n) (عضویات) حِس زمانی ۔

Time-server : (n) زمانہ ساز؛ ابن الوقت ۔

Time-serving : (n) ابن الوقتی؛ مناسب زماں؛ زمانہ سازی؛ وقت کے مطابق کام کرنے والا ۔

Time-serving : (a) ابن الوقت ۔

Time-sheet : (n) (معاشیات) فرد اوقات؛ کتاب اوقات، جس میں یہ درج کیا جاتا ھے کہ مزدوروں نے کتنی دیر کام کیا ھے ۔

Time-shutter : (n) (فوٹو گرافی) وقتی تعریہ کے لئے عدسے (lens) کا ڈھکن ۔

Time-signal : (n) (ریڈیو) نشرِ اوقات ۔

Time-signature : (n) (موسیقی) آہنگ کو ظاہر کرنے کا ایک نشان ۔

Time-spirit : (n) روح عصر؛ ماہیت عصر؛ حقیقت زماں ۔

Time-table : (n) (۱) نظام الاوقات؛ جدول ساعت کار؛ اوقات نامہ ۔ (۲) ٹائم ٹیبل؛ ریل گاڑیوں کی آمدو رفت کے اوقات کی کتاب ؛ اسکول کا نظام اوقات ۔

Time-value : (n) (۱) محنت کے گھنٹوں سے قیمت کا تعین ۔ (۲) مال کی موصولی کی تاریخ کےاعتبار سے قیمت ۔ (۳) (خصوصاً) گانے کے سروں میں نسبتی وقفہ ۔

Time-watch : (n) دیکھو Time Detector

Time-work : (n) کام جس کا معاوضہ وقت کے حساب سے دیا جائے؛ امانی کا کام ۔

Time-worn : (a) کہنہ ؛ قدیمی ۔

Time-zone : (جغرافیہ، علم النجوم) منطقہ٭ میقات؛ منطقہ٭ وقت ۔

Timed : (a) موقت؛ وقتی ۔

Ill-timed : (کام) جو نامناسب وقت پر کیا جائے؛ بے محل؛ بے وقت ۔

Well-timed : (کام) جو مناسب وقت پر کیا جائے؛ بر محل؛ بر وقت ۔

Timeful : (a) (شاذ) بہ موقع؛ مناسب موقع؛ برمحل؛ بر وقت ۔

Timefully : (adv.) وقتی طور پر؛ مناسب وقت پر ۔

Timeless : (a) (۱) بے محل؛ نامناسب؛ بے موقع؛ بے وقتی؛ بےانتہا؛ لامتناہی ۔ (۲) (فلسفہ) لازماں؛ ابدی؛ تمام نہ ہونے والا ۔(۳) (قواعد) وقت کو ظاہر نہ کرنے والا ۔

Timelessly : (adv.) بغیر وقت کے حوالہ کے ۔

Timelia : (n) [Altered from Timalia'.] (طیوریات) مشرقی ہندی اور جاوا نیز نیپال میں پائی جانے والی ایک قسم کی چڑیا ۔

Timelian/Timeliine : (a) Timelia سے متعلق ۔

Timeliness : (n) مناسبت؛ بہ ہنگامی؛ بروقت ھونا؛ برمحل ھونا ۔

Timely : (a) برمحل؛ بر وقت؛ بہت موقعے کا؛ بجا ۔

Timely : (adv.) [late OE. 'timlice'.] جلدی؛ جلدی سے؛ وقت پر ۔

Timenoguy : (n) [OFr. timon'.] (جہاز رانی) ریسما جو اگلے مستول سےلنگر میں بندھی ھوئی ھو تاکہ اگلا بادبان پھٹ نہ جائے ۔

Timeo Danaos et dona ferenies : (لاطینی) دشمن لاکھ دوستی کا دم بھرے اس پر اعتبار نہ کرنا چاہیئے (لفظی معنی یہ ہیں کہ یونانی تحفہ لے کر آئے تب بھی میں اس سے ڈرتا ھوں ) ۔

Timeous/Timous : (a) بہ موقع؛ بجا؛ بر وقت؛ برمحل ۔

Timeous : (adv.) جلدی سے؛ فوری طور پر ۔

Timeously : (adv.) جلدی طور پر؛ بجا طور پر ۔

Timepiece : (n) ٹائم پیس؛ میز گھڑی؛ وقت نما ۔

Timer : (n) (۱) وقت شمار؛ زماں سنج ۔ (۲) وقت کا حساب رکھنے والا شخص ۔ (۳) وقت کا اندازہ کرنے کا آلہ ۔ (٤) چل رکنی گھڑی ۔ (٥) وہ شخص جو کسی کام کو معین وقت میں ختم کرتا ھے ۔

Fast timer : وہ شخص جو دوڑ وغیرہ جلدی سے مکمل کر لیتا ھے ۔

Full timer : کل وقتی کام کرنے والا ۔

Half timer : نصف وقتی کام کرنے والا ۔

Old timer : کہنہ کار؛ زمانِ قدیم سے متعلق ۔

Timid : (a) [L. 'timidus'.] (۱) ڈرپوک؛ خوف زدہ؛ کچ دلا؛ بودا؛ ترسو ۔ (۲) جھیپنے والا؛ شرماؤ؛ حد سے زیادہ شرمیلا؛ محجوب ۔

Timidity : (n) [L. 'timiditas'.] (۱) (نفسیات) ڈرپوک ھونا؛ حجب؛ حد سے زیادہ شرمیلا پن؛ جھینپ ۔ (۲) ڈرپوک ھونا؛ بوداپن؛ ترسوئی؛ خوف زدگی ۔

Timidly : (adv.) (۱) ڈرتے ڈرتے؛ ہچکچاتے ھوئے ۔ (۲) بودے پن سے ۔

Timidness : (n) بوداپن؛ ترسوئی؛خوف زدگی؛ شرمیلاپن ۔

Timing : (n) (۱) وقت کا تعین یا اندازہ ۔ (۲) اوقات (ریل وغیرہ کے)؛ تساوی وقت ۔ (۳) حادثہ؛ اتفاق؛ روئداد ۔ (٤) انطباق زمان ۔

Timish : (a) متداول؛ مد ۔

Timist : (n) (۱) وہ شخص جس کی نگاہ زمانے پر ھو؛ نگہدار وقت ۔ (۲) ابن الوقت ۔ (۳) موسیقی میں صحیح وقت رکھنے والا ۔

Timocracy : (n) [OFr. 'tymocracie'.] (سیاسیات) حکومت دولت مندان؛ ملکیہ؛ ملکی حکومت؛ وہ طرز حکومت جس میں سیاسی قوت صاحبانِ املاک کے ہاتھ میں ھو ۔

Timocratic/-al : (a) ملکی؛ ملکی حکومت کے متعلق ۔

Timon : (n) [Gr.] انسان گریز؛ انسان سے نفرت کرنےوالا؛ مردم بیزار ۔

Timonism : (n) (فلسفہ) مردم بیزاری؛ آدم گریزی ۔

Timonist : (n) (نفسیات) ٹائمون؛ مردم بیزار ۔

Timorous : (a) [OFr. 'timonier'.] بزدلی؛ ترسو؛ ڈرنے والا؛ خوف زدہ؛ ڈرپوک؛ کچ دلا؛ خائف ۔

Timorously : (adv.) کچ دلی سے ۔

Timorousness : (n) ڈرپوک ھونا؛ کچ دلی ۔

Timorsome : (a) بزدل؛ ڈرنے والا ۔

Timothy : (n) ایک قسم کی گھاس جو چارے کے کام آتی ھے؛ تموتھی ۔

Timothy grass : (a) تموتھی گھاس؛ ایک قسم کی امریکی گھاس ۔

Timous : (a) (اسکاتستان) بر وقت؛ بر محل؛ موقع کا ۔

Timously : (adv.) بڑے موقعے سے؛ بر محل ۔

Timpano : (n) (موسیقی) نقارہ؛ دُہل ۔

Tin : (a) [OE. 'tin'.] (۱) رانگ؛ رانگا (عنصر دھات) ۔ (۲) ٹین؛ قلعی کی ھوئی لوھے کی چادر ۔ (۳) قلع؛ حلب ۔ (٤) پانی پینے کا ایک برتن ۔ (٥) (عامیانہ) روپیہ؛ پیسہ ۔

Bar tin : فلزّاتی ٹین ۔

Black tin : ٹین؛ دھات؛ عنصر ($SnO_2$, dioxide) ۔

Block tin : دیکھو Bar tin

Cry of tin : کھٹاکا؛ وہ آواز جو ٹین کو موڑتے ھوئے پیدا ھوتی ھے ۔

Grain tin : بہت ہی خالص ٹین ۔

Phosphor tin : فاسفورس اور ٹین کا مصنوعی مرکب ۔

Stream tin : شفاف ٹین (بالو وغیرہ سے صاف کیا ھوا) ۔

White tin : صاف کیا ھوا فلزیاتی ٹین ۔

Tin : (v) [f. prec.] (۱) قلعی کرنا؛ ٹین چڑھانا ۔ (۲) ٹین کے ڈبوں میں بند کرنا ۔

Tin : (a) (۱) حلبی؛ قلعی ۔ (۲) رانگ کا؛ ٹین کا ۔

Tin clad : (a) (۱) مسلح ۔ (۲) حلبی دار؛ قلعی دار ۔

Tin god : (n) (دینیات) جھوٹا معبود؛ وہ شخص جس کی بےجا پرستش یا عزت و حرمت کی جائے ۔

Tin-hat : (n) (سپاہیوں کی بول چال) فولادی ٹوپی ۔

Tin-kettle : (n) لوہے کی قلعی کی ہوئی کیتلی ۔

Tin-liquor : (n) رانگے کا محلول، جو انگریزی رنگ پختہ کرنے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Tin-lizzie : (n) فورڈ موٹر کار کو تمسخر سے کہتے ہیں ۔

Tin-pest : (n) (طب) قلعی روگ ۔

Tin-plate : (n) قلعی دار پلیٹ؛ ٹینی چادر ۔

Tin-plate : (v) قلعی کرنا ۔

Tin-plated : (a) قلعی کیا ہوا؛ قلعی شدہ ۔

Tin-plater : (n) قلعی گر ۔

Tin-pot : (n) (۱) ظرف حلبی؛ وہ برتن جو قلعی کیا ہوا ہو ۔ (۲) ٹین کا برتن ۔

Tin-pot : (a) (۱) ٹین کے برتن کی طرح؛ ظرف حلبی مانند ۔ (۲) ادنی؛ فرومایہ؛ حقیر؛ پست؛ سستا ۔

Tin-pyrite : (n) (کان کنی) ٹینی چقماق ۔

Tin-shears : (n) (اوزار) ٹین قینچی ۔

Tin-stone : (n) کچے ٹین کا خاص جزو؛ (کان کنی) معدن قلعی۔

Tin-tack : (n) میخچہ جس پر ٹین چڑھایا ہوا ہو؛ قلع شدہ میخچہ۔

Tin-type : (n) (فوٹوگرافی) تصویر کشی (مثبت) جو ورق قلع پر کی جائے ۔

Tin-ware : (n) ٹین کے برتن ۔

Tin-white : (a) نیلگوں سفید ۔

Tin works : (n) کارخانہء ٹین؛ قلعی کاری؛ کارخانہء قلعی کاری۔

Tinamou : (n) [Fr.] تیتر کی قسم کا پرند جو جنوبی امریکا میں ہوتا ہے ۔

Tincal/Tincar : (n) [Skr. "tankana'.] شنکار؛ خام سہاگا؛ کچا سہاگا ۔

Tinchel : (n) [Gael, 'tinchioll'.] (اسکاتستانی) شکاریوں کا حلقہ جو ہرن کو قریب کرنے کے لئے کیاجاتا ہے ۔

Tinct : (n) [L. 'tinctus'.] رنگ؛ ہلکا سا رنگ؛ جھلک ۔

Tinct : (a) [L. 'tinctus'.] رنگیں؛ رنگ زدہ؛ رنگی؛ ہلکے رنگ کا؛ ہلکی سی جھلک کا؛ رنگ میں رنگا ہوا ۔

Tinction : (n) (کیمیا) صباغت ۔

Tinctorial : (a) (۱) صباغی ۔ (۲) رنگی؛ صبغی ۔ (۳) (کیمیا) رنگ زدہ؛ رنگا ہوا ۔ (٤) رنگ کا؛ رنگ ریزی کا ۔ (٥) جس سے رنگ پیدا ہو ۔

Tinctorially : (adv.) صباغت کے طور پر؛ رنگ زدہ اندازمیں؛ رنگ ریزی کے ساتھ۔

Tinctorious : (a) (کیمیا) رنگ خیز ۔

Tincture : (n) [L. 'tinctura'.] (۱) صبغہ ۔ (۲) کسی (نباتی) دوا کا محلول روح شراب میں ۔ (۳) چاشنی؛ خفیف سامزہ؛ پٹ؛ خفیف سی مقدار ۔ (٤) خفیف سا رنگ؛ ذرا سی جھلک (لغوی اور مجازی معنی میں) ۔ (٥) (نقابت) (ڈھال کی) رنگ کاری (جس میں پارے کا نقرئی یا طلائی رنگ اور مختلف رنگوں کی بندکیاں شامل ہیں ) ۔ (٦) (طب) مصبوغ؛ خیساندہ؛ ٹنکچر؛ الکحل کا محلول ۔ (۷) مہک ؛ خوشبو ؛ مخصوص مزہ یا لذت ۔ (۸) کسی زبان یا مضمون کا تھوڑا سا علم؛ شدید (علم کا)۔

Tincture : (v) (۱) ذرا سارنگ یا چاشنی دینا؛ ہلکی سی پُٹ دینا؛ ہلکی سی جھلک پیدا کرنا ۔ (۲) (کسی صفت کا) ذرا سا شائبہ؛ خفیف سا رنگ یا جھلک ہونا ۔ (۳) رنگنا؛ رنگ چڑھانا؛ کسی چیز پر رنگ چڑھانا یا کھلنا؛ کسی رنگ میں رنگ

دینا ۔ (٤) رنگ ملانا ؛ رنگ آمیزش کرنا ۔ (٥) داغ لگ جانا یا داغ لگانا؛ ملوث کرنا یا ہونا ۔

Tincture of iodine : (n) (طب) مصبوغ ید؛ تعفن ید؛ ٹنکچر آئیوڈین ۔

Tindal : (n) [Malyalam, 'Tandal Telugen, taindelu'.] (۱) ملاحوں کا جمعدار؛ صدر ملاح؛ بڑا ملاح ۔ (۲) مزدوروں کا پیش دست یا داروغہ جو دوسرے مزدوروں کے کام کی نگرانی کرتا ہے ۔ (۳) ذاتی پیش خدمت ۔

Tinder : (n) [OE. 'tynder'.] (۱) سوختہ؛ کوئی چیز خصوصاً جلا ہوا سن کپڑا جو بہت جلد آگ پکڑ لیتا ہے ۔ (۲) آتش افروز ۔ (۳) (کیمیا) قو ؛ فتیلہء فندک ۔

German tinder : (کیمیا) قُو؛ شتابہ، جو جلانے اور خون بند کرنے کے کام آتا ہے ۔

Tinder-box : (n) (کیمیا) قوبکس؛ قودان؛ فندک؛ چقماق؛ ڈبیا جس میں چقماق کو سوختے پر رگڑ کر آگ نکالتے ہیں ۔

Tinder-fungus : (n) سماروغ کُکُرمُتّا جس سے قو بنایا جاتا ہے ۔

Tinder-polypore : (n) سماروغ کی ایک قسم ۔

Tindery : (a) سوختے کا سا؛ جلد آگ پکڑنے والا؛ آتش گیر (مجازاً)تند مزاج؛ غصیلا؛ پُرجوش؛ گرم مزاج ۔

Tine : (n) [OE. 'tind'.] (۱) نوک؛ شاخ (بارہ سنگھے، میز کے کانٹے وغیرہ کی) ۔ (۲) (حیوانیات) شاخہء سینگ ۔

Tine/Tyne : (n) (v)[ON. 'tyna'] دیکھو Lose (v)

Tinea : (n)[L.] (۱) (مرضیات) داد؛ کھجلی ۔ (۲) (تشریح و حیوانیات) جنس بید؛ جنسِ کرم لباس ۔

Tinea circinata : (n) (طب) داد؛ کھجلی ۔

Tinea tarsi : (n) (طب) ورم مژگاں ۔

Tinea versicolor : (n) (طب) بہق؛ چھیلب؛ پھلبہری ۔

Tinean/Tineid : (a) جنس بید سے متعلق ۔

Tined : (a) شاخ والا؛ سینگ دار (ہرن وغیرہ) ؛ دندانہ دار؛ نوک تیز ۔

Tineidae : (n) (حیوانیات) بیدان؛ جنس بید ۔

Tinfoil : (n) ورقہء قلع؛ (ٹین کی) پنی؛ ورق حلب ۔

Tinfoil : (v) ورقہء قلع لپیٹنا؛ قلعی لگانا؛ پنی چڑھانا ۔

Tinfoiled : (a) قلعی دار؛ ورقہء قلعی چڑھایا ہوا ۔

Ting : (n) [Echoric.] (۱) ٹن ٹن کی آواز ۔(۲) گھنٹی بجنے کی آواز ۔

Ting : (v) [Echoic.] (۱) ٹن ٹن بجنا ۔(۲) گھنٹی کی آواز ہونا؛ گھنٹی بجانا ۔ (۳) گھنٹی سے آواز پیدا کرنا ۔

Ting-a-ling/-ring : (n) ٹن کی آواز؛ گھنٹی کی آواز ۔

Ting-tang : (n) ٹن کی آواز؛ صدائے زنگ ۔

Tinge : (n) [f.Tinge. v.] (۱) ہلکا سا رنگ؛ جھلک؛ ہلکی جھلک ۔ (۲) (مجازاً) خفیف سا مزہ؛ چاشنی؛ پُٹ ۔

Tinge : (v) [L. 'tingere.'] (۱) ہلکا سا رنگ یا ہلکی سی جھلک پیدا کرنا ۔ (۲) ملانا؛ آمیزش کرنا ۔ (۳) خفیف سامزہ پیدا کرنا؛ ہلکی خوشبو بنانا۔ (٤)(مجازاً) کسی صفت سے متصف کرنا؛ کسی شے میں کوئی وصف معین کرنا ۔ (٥) معتدل کرنا؛ ہلکا کرنا؛ شدت کم کرنا ۔

Tingle : (n) [late ME. modification of Tinkle.] (۱) جھنجھناہٹ ۔ (۲) (طب) طَنین؛ ملنین؛ کان بجنا ۔ (۳) (عضویات) غل؛ حسِ غل ۔

Tingle : (v) [f. prec.] (۱) جھنجھنانا؛ جھنجھناہٹ پیدا کرنا ۔ (۲) (مجازاً) بے چین ہونا ؛ بے تاب ہونا ۔ (۳) ٹیس اٹھنا؛ جلن ہونا (زخم وغیرہ میں) ؛ بے چین کر دینا؛ ہیجان سا اٹھنا؛ اہتزاز کرنا؛ اہتزاز ہونا؛ ارتعاش ہونا ۔ (٤) شدید درد ہونا؛ ٹنک مارنا؛ کاٹ کھانا؛ تحریک پیدا کرنا؛ مہیج ہونا؛ اُکسانا؛ ابھارنا ۔

Tingler : (n) سنسناہٹ پیدا کرنے والا؛ ٹنک مارنے والا ۔

Tingling : (n) (عضویات) حس نملی؛ سنسناہٹ ۔

Tinglingly : (adv.) سنسناہٹ کے طور پر ۔

Tink : (n) [Echoic.] (۱) گھنٹی کی آواز؛ ٹن ٹن کی آواز ۔ (۲) ٹن کی آواز (ایک بار) ۔

Tinker : (n) (۱) دھات کے ٹوٹے برتن جوڑنے والا؛ پھیری والا؛ ٹھٹھیرا ۔ (۲) پھوہڑپن سے کام کرنے والا؛ پھوہڑ؛ پھوہڑپن کا کام؛ بے ڈھنگا کام؛ بے ڈھنگا آدمی ؛ اناڑی (نیز مجازاً امریکا میں ) ۔ (۳) ایک قسم کی مچھلی؛ ایک چھوٹی سی مچھلی جس کی پشت پر خار ہوتے ہیں ۔ (٤) ایک قسم کا دریائی پرندہ ۔ (٥) ایک قسم کا "Seol" ۔ (٦) (اسکاٹستانی) ایک خانہ بدوش قوم؛ جپسی ۔ (۷) (مقامی نام) اسکیٹ؛ برف پر چلنا ۔ (۸) (امریکا) ماکریل؛ ایک قسم کی بحری مچھلی جو گرمیوں میں گروہ در گروہ کنارے پر آکر انڈے دیتی ہے اور کھانے میں لذیذ ہوتی ہے ۔ (۹) (توپ) ایک قسم کی چھوٹی توپ ۔

Not to be worth a tinker's curse/- damn : پروا نہ کرنا ۔

Not to care a tinker's curse /- damn : پروا نہ کرنا؛ اپنی جوتی کی نوک سمجھنا ۔

Tinker : (v) (۱) برتنوں کی مرمت کرنا؛ ٹانکا لگانا؛ ٹھٹھیرا کا کام کرنا ۔ (۲) بھدے طریقے سے مرمت کرنا؛ بھدا جوڑا لگانا ۔ (۳) (مجازاً) دفع الوقتی کے لئے معمولی درستی کر دینا ۔ (٤) اناڑی پن یا بے ڈھنگے پن سے کام کرنا؛ (کوئی کام) بے دلی یا سرسری طور پر کرنا ۔ (٥) جھگڑا چکانا ۔

Tinker's curse/-cuss : (n) معمولی اور بے قیمت چیز ۔

Tinker's damn/-dam : (n) دیکھو Tinker' s curse

Tinker's root/-weed : (n) دیکھو Feverroot

Tinkershere/-shire : (n) ایک قسم کا سیاہ دریائی پرندہ ۔

Tinkle : (n) صدائے جرنگ؛ گھنٹی کی آواز ۔

Tinkle : (v) [freg. of Tink (v).] (۱) ٹن ٹن بجانا یا بجنا ۔ (۲) (گھنٹی ، آلہء موسیقی وغیرہ) بجانا ۔ (۳) جھنکارنا؛ جھنجھنانا ۔

Tinkler : (n) (۱) ٹھٹھیرے کاکام کرنے والا ۔ (۲) (اسکاٹستانی) جپسی ؛ خانہ بدوش قوم ؛ ولگرد ؛ آوارہ ۔ (۳) زنگ؛ ناقوس ۔

Tinkling : (n) (۱) ٹھٹھیرے کا کام کرنا ۔ (۲) ایک قسم کا دریائی پرندہ ۔

Tinkling : (a) (۱) وہ جو ٹھیٹھرے کا کام کرتا ہے ۔ (۲) ایک قسم کے دریائی پرندہ سے متعلق ۔

Tinklingly : (adv.) ٹن ٹن کے طور پر؛ ٹن بناتے ہوئے ۔

Tinkly : (a) طنین دار ۔

Tinman : (n) (۱) قلعی کرنے والا؛ قلعی کا کام کرنے والا؛ قلعی گر ۔ (۲) ٹین کے برتن بنانے والا ۔

Tinned : (a) (۱) قلعی دار؛ قلعی کیا ہوا؛ پنی چڑھایا ہوا؛ حلبی دار؛ قلعی شدہ ۔ (۲) ٹین میں رکھا ہوا؛ ٹین بند ۔

Tinner : (n) (۱) ٹین کا کام کرنے والا؛ قلعی کا کام کرنے والا؛ قلعی گر؛ حلبی ساز ۔ (۲) ٹین کے ڈبوں میں گوشت وغیرہ بھرنے والا ۔

Tinnery : (n) قلعی سازی؛ حلبی سازی؛ قلعی کا کام ۔

Tinning : (n) (۱) قلعی کاری ؛ حلبی سازی ۔(۲) قلعی چڑھانا ۔ (۳) گوشت، مچھلی وغیرہ ٹین میں بھرنا ۔

Tinnitus : (n) [L.f. 'tinnire.'] (طب) طنین؛ طنطنہ؛ کان بجنا؛ کانوں میں خود بخود جھنکارسی سنائی دینا ۔

Tinnitus aurum : (n) دیکھو Tinnitus

Tinny : (a) (۱) قلعی دار؛ قلعی ۔ (۲) رانگ یا ٹین کا سا؛ جس میں رانگ یا ٹین ہو ۔ (۳) حلبی ساز؛ قلعی کار ۔ (٤) (عامیانہ) دولت مند ۔

Tinoceratid : (a)[f. Gr. 'tinin'] ایک بڑے متحجر دودھ پلانے والے جانور سے متعلق ۔

Tinoceratid : (n) ایک بڑا متحجر دودھ پلانے والا جانور ۔

Tinsel : (n) [f. OFr. 'estincelle'.] (۱) لچکا؛ گوٹا؛ کناری؛ کرن؛ چٹکی وغیرہ ؛ پارچہء زری؛ پارچہء زربفت ۔ (۲) چھوٹی ٹیپ ٹاپ؛ اوپری چمک دمک؛ تڑک بھڑک ۔

Tinsel : (a) بھڑکیلا؛ بھڑکدار؛ زرق برق والا ۔

Tinsel : (v) (۱) لچکا، کرن، گوٹا وغیرہ ٹانکنا ۔ (۲) جھوٹی ٹیپ ٹاپ سے سجانا؛ مزیّن کرنا؛ آراستہ کرنا؛ زرق برق دار کرنا ۔

Tinselled : (a) لچکا لگایا ہوا؛ کرن، گوٹا وغیرہ سے آراستہ؛ بھڑک دار ۔

Tinselly ; (a) ; (۱) بھڑک دار؛ چمکیلا؛ زرق برق دار ۔(۲) نقلی؛ مصنوعی؛ بناوٹی ۔

Tinsmith : (n) دیکھو Tinman

Tinsmithy : (n) قلعی گر کا کارخانہ؛ وہ جگہ جہاں قلعی گر کام کرتا ھے ۔

Tinspore : (n) (نباتیات) جنس گلو ۔

Tint : (n) [altered from 'Tinct'.] (۱) کسی رنگ کا کوئی روپ، خصوصاً ہلکاروپ؛ ہلکاسا رنگ ۔(۲) (مصوری) رنگ کی قسم؛ رنگ کی تہ؛ مختصر رنگ؛ خصوصاً سفید کے ساتھ رنگ کا مخلوط ۔ (۳) (مجازاً) حالات میں کمی پیدا کرنا؛ شدت کی کمی (کسی چیز میں) ۔(٤) جھلک؛ رنگ کی جھلک؛ لوین؛ جھلک (ایک رنگ کی دوسرے رنگ میں ) ۔(٥) ذوق ؛ تمایل ؛ میل ؛ مزہ ؛ چشائی ۔ (٦) (کندہ کاری) متوازی خطوط جو رنگ میں یکسانی پیدا کرنے کے لئے کھنیچے جاتے ہیں ۔

Autumn tints : خزاں رسیدہ پتوں کا رنگ ۔

Crossed tint : بلاک کی سطح جس میں متقاطع خطوط سے کام لیا گیا ہو ۔

Ruled tint : بلاک کی سطح جس میں متوازی خطوط سے کام لیا گیا ہو ۔

Tint : (v) [f. prec.] کسی رنگ کی ہلکی سی جھلک پیدا کرنا؛ ہلکا سا رنگ دینا ۔

Tint : Tine کا فعل ماضی ۔

Tint-block : (n) خطوط کی بلاک؛ جس میں وہ چھپ جو چھاپنا ھے خطوط سے بنائی جاتی ھے ۔

Tint-tool : (n) آلہ٭ رنگ کش؛ خط کش؛ جس سے کندہ کاری میں کام لیتے ہیں ۔

Tintage : (n) رنگ آمیزی ۔

Tintamarre : (n) (شاذ) شور و غل؛ غوغا؛ ہنگامہ؛ ہیاہو ۔

Tinter : (n) (۱) رنگ کا سلائڈ؛ رنگ انداز سلائڈ ۔(۲) رنگ ساز؛ رنگ کرنے والا ۔ (۳) رنگ کرنے کا آلہ؛ رنگرز ۔(٤) سیربیں کا رنگین شیشہ ۔

Tintinnabulant : (n) ٹن ٹن بجنے والا؛ ٹن ٹن والا ۔

Tintinnabular : (a) [L. 'tintinnabulum'.] (۱) گھنٹیوں کا ۔ (۲) ٹن ٹن کا؛ ٹن ٹن کی آواز کی طرح ۔(۳) ٹن ٹن کرتا ہوا مطنطن ۔

Tintinnabulary : (a) دیکھو Tintinnabular

Tintinnabulation : (n) گھنٹی کا بجنا؛ ٹن ٹن؛ طنطنہ ۔

Tintinnabulous : (a) گھنٹی دار؛ ناقوسی ۔

Tintinnabulum : (n) [L.f., 'tintinnare'.] (۱) گھنٹی؛ خصوصاً چھوٹی سی گھنٹی؛ زنگولہ ۔ (۲) (گھنٹیوں کی) ٹن ٹن؛ (دھات کے برتنوں کی) جھنکار ۔

Tintless : (a) بے رنگ؛ بے جھلک ۔

Tintometer : (n) مقیاس الالوان؛ رنگ کسوٹی؛ رنگ پیما؛ کاشفِ الوان؛ وہ آلہ جس سے رنگ پرکھے اور پہچانے جاتے ہیں؛ رنگ نما ۔

Tiny : (a) [f. Tine.+ -Y] بہت چھوٹا؛ ننھا؛ خفیف؛ ہلکا؛ ادنی؛ معمولی؛ ذرا سا؛ جزوی ۔

Tiny : (n) چھوٹا بچا؛ ننھا بچا ۔

-tion : [L.'- tio, '-tionem'.] لاحقہ، ان اسماء کے آخر میں آتا ھے جو حاصل مصدر کے معنی دیتے ہیں، یعنی فعل یا حالت ظاہر کرتے ہیں ، مثلاً 'Caution, - deception

-tious : [L. '-t - iosus.'] لاحقہ صفت کےمعنی پیدا کرنے کےلئے آتا ھے، جیسے Ambitious, Cautious-

Tip : (n) [Orgin uncertain.] (۱) سرا؛ نوک (خصوصاً کسی چھوٹی یا گاؤدم چیز کی) ۔(۲) سر قلم؛ راس؛ کسی چیز کی انتہا؛ منتہا شے ۔ (۳) ایک قسم کی کوچی جو سونے کا ملمع کرنے میں کام آتی ھے ۔(٤) کوئی چھوٹی سی چیز جو کسی چیز کے سرے پر لگی ہو؛ شام (چھڑی کی ) ۔ (٥) دم کا سرا ۔(٦) بنسی کے جوڑ کا اوپری سرا ۔ (۷) نوکِ کلاہ ۔

Bird measures 15 in. from tip (of one wing) to tip : پرند کی چوڑائی ایک بازو کے سرے سے دوسرے بازو کے سرے تک پندرہ انچ ھے ۔

From tip to toe : سر سے پاؤں تک ۔

On (or at) the tip of one's tongue : کہنے کو تیار ؛ بولنے کو ہی، کہنے کے لئے تیار ۔

To tip off, tip (over) the perch : (عام) مرجانا؛ معدوم ہوجانا۔

To tip the scales : پیمانے کو اُلٹ دینا؛ (ترازو کے) پلے کو الٹ دینا۔

Tip : (v) [Origin uncertain] (۱) سرے یا نوک پر کوئی چیز لگانا۔(۲) شام لگانا (چھڑی میں)۔(۳) سرے کو آراستہ کرنا ؛ نوکدار کرنا۔

Tip : (v) [Origin obsc.] (۱) کسی کو کوئی چیز دینا؛ حوالہ کرنا ؛ دینا؛ سونپنا؛ پیش کرنا۔(۲) (عام ، بول چال) بخشش دینا ؛ انعام دینا؛ (دوسرے کے نوکر کو) کچھ دینا؛ (قلی، چپراسی وغیرہ کو) ٹِپ دینا۔(۳) کوئی چیز سرسری طور سے دے دینا۔

To tip the (or a) wink : (کسی شخص کو پلکوں کے اشارے سے) تنبیہ کرنا؛ (کسی شخص کو) خفیہ طور پر اشارہ کرنا۔

Tip : (v) (۱) (بول چال) خفیہ اطلاع دینا (گھڑدوڑ ، کھیل وغیرہ یا صرافے کے متعلق)۔(۲) آگاہ کر دینا؛ ہوشیار کردینا۔

Tip - : سابقہ بمعنی "واژگون" : "کج ہونے والا"۔

Tip-and-run : (n) ٹِپ رن : ایک طرح کا کرکٹ جس میں گیند بلے سے چھو جائے تو کھیلنے والے کو دوڑنا پڑتا ہے۔

Tip-blight : (n) پودوں کی ایک بیماری جس میں پھنگیاں مرجھا جاتی ہیں۔

Tip burn : (n) آلو کی ایک بیماری جس میں دھوپ کی تمازت یا گرمی سے اس کے پتّے سوکھ جاتے ہیں۔

Tip cart/-car : (n) ایک قسم کی گاڑی جس کی نشست پیچھے جھکائی جا سکتی ہے (سامان خالی کرنے کے لئے)؛ ٹپ گاڑی۔

Tip-cat : (n) گلی ڈنڈا ؛ ایک قسم کا بچوں کا کھیل۔

Tip cheese : (n) گلی ڈنڈے کی طرح کا بچوں کا ایک کھیل۔

Tip-it/Tippit : (n) ایک قسم کا کھیل جس میں چیز کھلاڑی کے ہاتھ میں چھپی رہتی ہے۔

Tip-off : (n) اشارہ ؛ آگاہی۔

So at the tips of one's fingers : انجام دینے کو تیار؛ کرنے پر آمادہ۔

Tip : (n) [mod. G. 'tippen'.] ہلکا گھونسا؛ ضرب؛ بغیر آواز کی تھپکی۔

Tip : (n) [Origin obscure.] انعام؛ ٹِپ؛ بخشش؛ شکرانہ۔

Tip : (n) [Origin doubtful.] (۱) (بول چال، عامیانہ) دوستانہ اشارہ ، خصوصاً مشورہ (سٹہ بازار میں)۔(۲) حکمت؛ تدبیر (سٹہ بازی میں)۔(۳) خفیہ اطلاع (گھڑ دوڑ ، صرافے وغیرہ کے متعلق )۔(٤) عمدہ ترکیب؛ گُر (کسی کام کے کرنے کا)۔

Might have tipped me the wink : ذرا اشارہ کردیا ہوتا۔

The straight tip : کسی موضوع پر براہ راست اشارہ۔

To miss one's tip : اپنے مقصد میں نا کام رہنا۔

Will give you straight tip : تمہیں ٹھیک ٹھیک اطلاع دے گا۔

Tip : (n) [Origin obsc.] (۱) میلان؛ جھکاؤ؛ میل؛ رغبت۔(۲) وہ مقام جہاں کوئلے کی ویگن یا ٹرک کھڑی ہو اور کوئلا اس سے گاڑیوں پر لادا جاتا ہو۔(۳) کوئلا لادنے کا ویگن یا ٹرک۔(٤) کوڑا کرکٹ کا ڈھیر؛ کاٹ کباڑ کا میدان۔

Tip : (v) [mod. G. 'tippen'.] (۱) ہلکے سے ضرب لگانا؛ ہلکے سے تھپتھپانا؛ بغیر آوازکے کھٹکھٹانا۔(۲) (کرکٹ) بلے کے کنارے سے گیند کو مارنا۔(۳) تیزی اور نزاکت سے چلنا؛ اٹھلا کر چلنا۔

Tip : (v) [origin obsc.] (۱) تہ و بالا کرنا؛ زیر و زبر کرنا؛ مغلوب کرنا؛ پست کرنا؛ برباد کرنا؛ الٹ دینا؛ جھکے چھڑا دینا۔(۲) پن لگانا یا نکالنا۔(۳) جھک جانا؛ ترچھا ہو جانا؛ الٹ جانا؛ ڈھلک جانا؛ ڈگمگا کر گرجانا؛ ایک طرف سے جھکنا دوسری طرف سے اٹھنا؛ ٹیڑھا ہونا۔(٤) جھکا دینا؛ ترچھا کردینا؛ گرا دینا؛ الٹ دینا ؛ خم کرنا۔(٥) چھو دینا۔(٦) ڈھکیل دینا؛ پھینك دینا؛ گر پڑنا۔(۷) انڈیل دینا؛ (ویگن، گاڑی وغیرہ) خالی کرنا؛ الٹ دینا (گاڑی وغیرہ)۔(۸) اٹھانا؛ ایستادہ کرنا؛ بلند کرنا؛ تعمیر کرنا۔(۹) پھینکنا؛ ڈالنا؛ گرانا۔

Tip table : (n) عمدہ میز؛ اعلیٰ ترین ٹیبل ۔

Tip tail : (n) ایک قسم کا دھاری دار پرندہ جو مرطوب ریتیلے مقامات میں رہتا ھے ۔

Tip-tilted : (a) (ناک) جس کی نوک اوپر کو اٹھی ھو ۔

Tip-toe/Tiptoe: (n) (۱) (جمع) پاؤں کی انگلیوں کا سرا ۔ (۲) نوک پا ۔ (۳) (مجازاً) ھوشیار ۔

Tip-toe/Tiptoe : (adv.) پنجوں کے بل پر ۔

Tip-toe/Tiptoe : (a) (۱) پنجوں کے بل ۔ (۲) (مجازاً) پُر امید؛ خاموش۔

Tip-toe : (v) (۱) پنجوں کے بل کھڑا ھونا ۔ (۲) پنجوں کے بل چلنا؛ پنجوں کے بل جانا ۔

Tip-top : (n) (۱) بہت اونچامقام؛ بلندترین مقام؛ اعلیٰ مقام ۔ (۲) (مجازاً) بلند مرتبہ؛ بلند ترین اونچائی؛ نصف النہار؛ اوج؛ عروج؛ حد؛ درجہٴ کمال؛ چوٹی۔

Tip-top : (a) (۱) بلند ترین؛ اعلیٰ تر درجے کا؛ چوٹی کا؛ بہترین ۔ (۲) بہت اونچا واقع ۔ (۳) (مجازاً) بہترین قسم کا ۔

Tip-top : (adv.) حد درجے کے طورپر؛ اعلیٰ عہدے پر ؛ بہ درجہ اعلیٰ؛ بے حد؛ نہایت؛ نہایت عمدہ طور پر ۔

Tip topper : (n) اول درجہ حاصل کرنے والا ۔

Tip-truck : (n) انڈیل گاڑی۔

Tip-up : (n) امریکی Sandpiper کا نام ۔

Tip-up : (a) اوپر اٹھا ھوا؛ اٹھواں ۔

Tip-up seat : (n) تھیٹر وغیرہ کی نشست جو پیچھے کو اٹھ جاتی ھے؛ اٹھواں نشست ۔

Tip us a copper : پینی یا آدھی پینی ھمیں دے ڈالو ۔

Tip us you fin : ذرا ہاتھ ملانا ۔

Tipful : (a) لبالب؛ لبریز؛ اوپر تک بھرا ھوا؛ پُر ؛ مالا مال ۔

Tippable : (a) قابلِ انعام؛ بخشش کے لائق ۔

Tipped : (a) (۱) نوک دار ۔ (۲) انعام دیا ھو ۔

Tippee : (n) بخشش لینے والا؛ انعام پانے والا یا لینے والا؛ ٹپ لینے والا ۔

Tipper : (n) (۱) (اوزار) انڈیلنی ۔ (۲) جھکانے کا آلہ؛ جھکانے والا ۔ (۳) انعام دینے والا ۔

Tipper : (n) [From name of Thomas Tipper d. 1785.] ایک قسم کی شراب ۔

Tipperary : (n) ٹپریری کا گیت جو سنہ ۱۹۱٤ء میں برطانوی افواج میں رائج تھا ( اس کا پہلا مصرع یہ تھا (It's a long way to Tipper-ary ۔

Tippet : (n) [Origin Obsc.] (۱) بے آستین کی نیم قبا جو عورتیں پہنتی ہیں اور پادریوں اور ججوں کی منصبی پوشاک میں شامل ھے۔ (۲) پرندوں کے گلوں یا کنٹھوں کا بال یا حلقہ ۔ (۳) ماہی گیری کا قلاب؛ مچھلی پکڑنے کا کانٹا ۔

Tippet cuckoo : (n) ایک قسم کا پرند ۔

Tippet-grebe : (n) ایک قسم کا پرندہ جو پانی میں ڈبکی لگاتا ھے اور جس کی گردن پر حلقہ نما بال ھوتے ہیں۔

Tippet grouse : (n) ایک قسم کا پاموز پرندہ جس کی گردن پر حلقہ نما بال ھوتے ہیں ۔

Tipping : (n) (۱) ضرب لگانا؛ ہلکی ضرب ۔ (۲) دیکھو Tonguing ۔

Tipping ladle : (n) (اوزار) ڈلاؤ کرچھا ۔

Tipple : (n) (عام، بول چال) مشروب؛ بہت زیادہ پینا (شراب)۔

Tipple : (n) [Origin obsc.] (۱) (امریکا) وہ جگہ جہاں کوئلے کے ویگن یا ٹرک کو گراتے ہیں ۔ (۲) وہ جگہ یا وہ چھکڑا یا آلات جن سے کوئلہ بھری گاڑیوں کو ترچھا کر کے خالی کیا جائے ۔

Tipple : (v) [Related to Norw. dial. 'tipla'.] (۱) بہت زیادہ پینا (شراب) ۔ (۲) بہت تیز شراب کا عادی ھونا؛ بلانوش ھونا ۔ (۳) مزے لےلے کر شراب کے جام پرجام چڑھانا ۔

Tipple : (v) [Origin obsc.] (۱) الٹ دینا؛ گرادینا؛ انڈیل دینا ۔ (۲) پھینک دینا؛ پھینکنا؛ گرانا ۔

Tippler : (n) گرہ باز کبوتر؛ لوٹن کبوتر۔

Tippler : (n) مے گُسار؛ بلانوش؛ تیز شراب کثرت سے پینے والا۔

Tippy : (a) (چائے) جس میں شگوفے کثرت سے ہوں۔

Tippy : (a) (۱) بہترین؛ اعلیٰ درجے کا؛ نہایت عمدہ۔ (۲) ناپائیدار؛ نااستوار۔

Tippy -toe : (n) [by alter.] دیکھو Tip-toe

Tipsify : (v) مست کرنا؛ متوالا بنانا؛ مدھوش کرنا؛ نشے میں لانا۔

Tipsily : (adv.) مدھوشی کے انداز میں؛ مدھوشوں کی طرح۔

Tipsiness : (n) مدھوشی۔

Tipstaff : (n) [coutr. of 'tipped or tipt staff.'] (۱) شام چڑھایا ہوا عصا جو قرق امین (Bailiff) کے عہدے کی علامت سمجھاجاتا تھا۔ (۲) قرق امین۔

Tipster : (n) (۱) (گھڑ دوڑ وغیرہ کے متعلق) پوشیدہ خبر دینے والا؛ شرط بندی وغیرہ کے متعلق رازدارانہ اطلاع دینے والا۔ (۲) ٹپ دینے والا۔

Tipsy : (a) (۱) مست؛ متوالا؛ مخمور؛ مدھوش۔ (۲) نشے کا؛ جس سے نشے میں ہونا ظاہر ہو؛ جو نشے کی وجہ سے سرزد ہو۔ (۳) ایک طرف سے جھکنے والا۔

Tipsy - cake : (n) کیک جو اسفنج کی شکل کا بنایا جاتا ہے اوراس پر کریم، بادام وغیرہ کی تہ ہوتی ہے۔

Tipsy dance and jollity : (n) مدھوشی کی حالت میں رقص اور اظہارِ انبساط۔

Tipula : (n) [L. 'tippula'.] (تشریح) جنس کلنگ مکھی؛ دریائی مکڑا۔

Tipulary : (a) کلنگ مکھی سے متعلق۔

Tipuloidea : (n) کلنگ مکھیاں۔

Tir-wit : (n) (حیوانیات) ہد ہد۔

Tirade : (n) [It. 'tirata'.] (۱) لمبی پُر جوش تقریر (خصوصاً ملامت میں)؛ ہجو؛ وعظ (طنزیہ معنی میں)۔ (۲) طول طویل نظم، خطبہ وغیرہ۔ (۳) کتھا (طنزیہ معنی میں)۔ (٤) (موسیقی) آواز کی کشش جس سے سُروں کے درمیان کا فصل پُر کیاجائے۔

Tirailleur : (n) [Fr. f. 'tirailler.'] (۱) تفنگ دار؛ گل چلا؛ عمدہ نشانہ لگانے والا۔ (۲) چھوٹی ٹکڑیوں میں لڑنے والا سپاہی، خصوصاً انقلاب فرانس (سنہ ۱۷۹۲ء) کا سپاہی۔

Tire : (n) [aphet. f. 'atir'.] (۱) عورتوں کےسر کا لباس؛ سر کی پوشش (ٹوپی وغیرہ)۔ (۲) بالا پوش؛ بچوں کے لباس کے اوپر کا کوٹ جو کپڑوں کی حفاظت کے لئے پہنا دیا جاتا ہے۔

Tire/Tyre : (n) [prob. the same word as prec.] (۱) (موٹر یا بگھی کا) ٹائر۔ (۲) (بیل گاڑی وغیرہ کا) ہال۔

Pneumatic tire : ہَوا دار ٹائر؛ ٹائر جس میں ہَوا بھری ہو۔

Tire : (v) [OE. 'tiorican'.] (۱) تھکنا؛ تھك جانا؛ تھکانا؛ کمزور ہوجانا؛ چورھوجانا۔ (۲) اکتا جانا؛ (زندگی سے) سیر ھوجانا؛ تنگ آجانا؛ سیر کردینا؛ آسودہ کرنا۔ (۳) اکتا دینا؛ سیر کردینا (زندگی وغیرہ سے)؛ ناك میں دم کردینا۔

To tire down : (شکاری کا جانور کو ) تھکادینا۔

To tire out, to tire to death : (بول چال) زندگی سے بیزار کردینا۔

Tire : (v) [Aphetic f. Attire] (۱) (بول چال) (عمارت کو) سجانا؛ پلاسترکرنا۔ (۲) (شاذ) (ٹوپی وغیرہ) زیب تن کرنا؛ پہننا؛ آراستہ کرنا (بال وغیرہ)۔

Tire : (v) (۱) ٹائر چڑھانا۔ (۲) ہال چڑھانا۔

Tire gauge : (n) ٹائر گیج؛ ٹائر میں ھوَا کے دباؤ کو ناپنے والا پیمانہ۔

Tire-glass : (n) آرائشی شیشہ؛ بال سنوارنے کا آئینہ۔

Tire-man : (n) (۱) ٹائر بنانے والا؛ ٹائر کا تاجر۔ (۲) بسوں کے ٹائر کو بدلنے والا۔

Tire-room : (n) کپڑے بدلنے کا کمرہ؛ آراستہ ہونے کا کمرہ۔

Tire-woman : (n) (قدیم) مشّاطہ؛ کپڑے پہنانے والی خادمہ۔

Tired : (a) (۱) تھکا ھوا؛ خستہ؛ کمزور ۔ (۲) بیزار ؛ سیر ۔

Tiredly : (adv.) تھکاوٹ کے طور پر؛ بیزاری کے ساتھ ؛ تھك کر؛ تکان کے ساتھ۔

Tiredness : (n) (۱) تکان؛ تھکا ھونا ۔ (۲) اکتایا ھوا ھونا ؛ عاجز ھونا ۔

Tireless : (a) (۱) ان تھك؛ نہ تھکنے والا ۔ (۲) بے حد محنتی؛ انتھك (کوشش وغیرہ)؛ انتہا سے زیادہ سرگرم؛ مستقل؛ پیہم۔

Tirelessly : (adv.) انتہائی سرگرمی کے ساتھ ؛ استقلال کے ساتھ ؛ بے حد محنت سے ۔

Tirelessness : (n) انتہائی سرگرمی؛ استقلال ؛ بے حد محنتی ھونا۔

Tiresome : (a) (۱) تھکانے والا؛ گھٹن؛ اجیرن؛ بار خاطر ۔ (۲) اکتا دینے والا ؛ بے لطف ؛ طاقت فرسا ۔ (۳) تکلیف دہ؛ ماند کرنے والا؛ اچاٹ کرنے والا؛ مخل؛ مزاحم۔

How tiresome I have left my watch behind : کیسی تکلیف دہ بات ھے، میں اپنی گھڑی پیچھے بھول آیا ۔

Tiresomely : (adv.) (۱) تکلیف دہ طور پر؛ اجیرن کے طور پر؛ گھٹن کے ساتھ۔ (۲) بے لطفی سے؛ غیر دلچسپ طور پر ۔

Tiresomeness : (n) (۱) تکلیف دہ ھونا ۔ (۲) بے لطفی ؛ غیر دلچسپی؛ طاقت فرسائی۔

Tiring : (n) آراستہ ھونا؛ آراستگی ؛ کپڑا بدلنا ؛ آرائش؛ مشاطہ گری۔

Tiring-house : (n) تھیئٹر کا وہ حصہ جہاں ایکٹر لباس وغیرہ بدلتا ھے ۔

Tiring-irons : (n) معمائے فلزی؛ بازیٔ حلقہ ۔

Tiring-room : (n) لباس تبدیل کرنے کا کمرہ، خاص طور سے تھیٹر میں ۔

Tiro/Tyro : (n) [L. 'tiro'.] (۱) مبتدی؛ نوآموز؛ تازہ کار ۔ (۲) وہ شخص جو کسی مذھب میں نیا داخل کیا گیا ھو ۔

Tirocinium : (n) [L.] (۱) نوآموزی؛ کارآموزی؛ کام سیکھنے کا زمانہ؛ مبتدی؛ تازہ کار ۔ (۲) نابالغی؛ کم سنی؛ (مجازاً) طالب علمی ۔ (۳) (فن) مبادیات فن؛ مبادی۔ (٤) کار آموز کی پابندی۔

Tironian : (a) [L. 'tironianus'.] ٹیرو "Tiro" شاگرد آزادۂ سیسرو (روم کا) سے متعلق ۔

Tironian notes : (n) مختصر نویسی (Short-hand) کا ایك طریقہ جو قدیم روم میں Tiro نے ایجاد کیاتھا ۔

Tirra - birra : (n) [Echoic.] اظہار مسرت کی آواز؛ لَوا کی آواز۔

Tirrit : (n) [perh. illiterate for 'terr'.] (شاذ) اضطراب؛ آشفتگی؛ بہم خوردگی۔

Tirshatha : (n) [Opers. 'tarsata'.] ایرانی وائسرائے کا خطاب ۔

Tis: "It is" کا مخفف ۔

Tisane : (n) (طب) جوشاندہ ۔

Tishri/Tisri : (n) [late Heb. 'tishri'.] تشرین؛ یہودی سال کا پہلا مہینہ؛ (عیسائی مذھب کا) ستمبر اور اکتوبر کا حصہ۔

Tissue : (n) [OFr. 'tissu'.] (۱) بافت؛ باریك بنی ھوئی چیز ۔ (۲) (حیوانیات) نسیج؛ خلیوں وغیرہ کا سلسلہ ۔ (۳) مجموعہ؛ پوٹ (جھوٹ، جرائم وغیرہ کی) ۔ (٤) پارچہ؛ بافتہ ۔ (٥) زربفت؛ (کاغذ) حریری کاغذ ۔ (٦) سب سے اہم حصہ؛ نچوڑ؛ مغز؛ ساخت؛ بناوٹ ۔ (۷) (تصویر کشی) جلاٹین کا کاغذ۔

Adipose tissue: (حیوانیات، تشریح) نسیج شحمی ۔

Cellular tissue: (حیوانیات) نسیج خلوی۔

Connective tissue : (حیوانیات) نسیج الحاقی؛ نسیج ملتحمہ۔

Epithetical tissue : (حیوانیات) نسیج بشری ونخاطی۔

Gold tissue: زربفت۔

Muscular tissue : (حیوانیات) نسیج عضلاتی ۔

Nervous tissue : (حیوانیات) نسیج اعصابی ۔

Radiating tissue : شعاعی بافت؛ نسیج اعصابی ۔

Tissue-culture : (n) (نباتیات، حیوانیات) ٹشو کلچر ؛ نسیج پروری۔

Tissue-paper : (n) زرورقی کاغذ؛ حریری کاغذ؛ (جو تصویر وغیرہ پر حفاظت کے لئے لگاتے ہیں)۔

Tissue system : (n) (نباتیات) ٹشو سسٹم ؛ ٹشو کا نظام ؛ نظام بافتی۔

Tissue tension : (n) (نباتیات) ریشوں کا تناؤ؛ بافتی تناؤ ۔

Tissued : (a) بافتہ؛ منسوج؛ نسیج دار؛ نسیجی ۔

Tissues : (n) نسائج؛ منسوجات ۔

Tit : (n) [OE. 'titt'.] (۱) ایک گھونسے کے بدلے ایک گھونسا؛ جیسے کو تیسا؛ ادلے کا بدلے؛ ترکی بہ ترکی جواب؛ انتقام؛ مکافات ۔ (۲) ہلکی ضرب؛ چپت؛ تھپڑ۔

Tit : (n) [app. of onomatopoeic origin.] (۱) (قدیم) چھوٹا سا مریل گھوڑا ۔ (۲) (عام) لڑکی؛ جوان عورت؛ خصوصاً شوخ چشم لڑکی؛ دیدہ دلیر لڑکی؛ چنچل لڑکی ۔ (۳) چھوٹے پرندوں کی قسموں کے نام، مثلاً Titmouse, Tomtit, Titlark وغیرہ ۔

Tit : (v) (بول چال) تھپتھپانا؛ ہلکے سے مارنا ؛ ہلکی ضرب لگانا۔

Tit-babbler : (n) پہاڑی پرندوں کی ایک قسم ۔

Tit-bit/Tid- (n) دیکھو Tid bit

Tit-warbler : (n) ایک پرندہ ۔

Titan : (n) [L.] (یونانی دیومالا) ٹائی ٹن؛ ایک دیوپیکر نسل کا فرد جو (Uranus) یورینس اور گےآ (Gaea) کی اولاد سمجھا جاتا تھا ۔ (۲) سورج دیوتا ۔ (۳) مافوق الفطرت جسمانی یا ذہنی قوت رکھنے والا شخص؛ نہایت عالی دماغ شخص ۔ (٤) دریا کی تہ سے کیچڑ وغیرہ نکالنے والی مشین؛ دمکلا (وزن اٹھانے کا ایک بڑا آلہ)؛ سماک ۔ (۵) (علم النجوم) سیارۂ زحل کا نام ۔

The weary titan : سلطنت برطانیہ یا کوئی بڑی سلطنت۔

Titan : (n) عالی دماغ آدمی؛ عظیم الجثہ مرد؛ پہلوان ؛ غول۔

Titan : (a) عظیم الجثہ؛ بزرگ؛ غول آسا ۔

Titan crane : (n) بھاری وزن اٹھانے والا جرِ ثقیل ۔

Titanate : (a) [f. 'Titanium.'] ٹٹانیم کا نمک؛ ٹٹانیٹ ۔

Titanesque : (a) (۱) ٹائی ٹن کا سا؛ ٹٹانوں کی شان کا ۔ (۲) عظیم الجثہ ۔

Titaness : (n) (۱) دیونی؛ دیو پیکر عورت ۔ (۲) عالی دماغ عورت۔

Titania : (n) (۱) (علم النجوم) طیطانیہ (قمر زحل)۔ (۲) (اساطیر) طیطانیہ؛ پریوں کی ملکہ ۔

Titanian : (a) (۱) عظیم الجثہ؛ فوق البشر؛ نہایت زبردست؛ دیوپیکر ۔ (۲) (کیمیا) ٹٹانیم کا ۔

Titanic : (a) دیکھو Titanian

Titanic iron-ore : (n) دیکھو Ilmenite

Titanic schorl : (n) دیکھو Rutile

Titaniferous : (a) ٹٹانیم والا؛ وہ کچی دھات جس سے ٹٹانیم حاصل کرتے ہیں۔

Titanism : (n) [Fr. 'titanisme'.] (۱) غول آسائی؛ تنومندی؛ بزرگی ۔ (۲) نظم عالم کے خلاف شورش ۔ (۳) عظیم قوت یا طاقت ۔

Titanite : (n) [G. 'titanit'.] دیکھو Sphene

Titanium : (n) ٹٹانیم؛ طیطانیم (عنصر، دھات)؛ ایک فلزی عنصر جو سیاہی مائل بھورے رنگ کا ہوتا ھے؛ ایک سفید بے مزہ سفوف ($TiO_2$) ۔

Titano - : [Gr. 'titano'.] سابقہ بمعنی "غول" ۔

Titano - : [f. Titanium] سابقہ بمعنی "ٹٹانیم"؛ معدنیات اور کیمیائی مرکبات کے لئے استعمال ھوتا ھے ۔

Titanomachy : (n) دیو کی لڑائی ۔

Titanosaurus : (n) (حیوانیات) عظیم سوسمار ۔

Titanous : (a) ٹٹانیم دار؛ ٹٹانیم ملا ھوا ۔

**Titanous oxide : (n)** (کیمیا) ٹٹانیم کا آکسائیڈ ۔

**Tithable : (a) [late ME. 'thie'.]** قابل عشر؛ مستوجب عشر؛ جس سے عشر وصول کیا جاسکے ۔

**Tithe : (n) [Early ME. 'thie'.]** (۱) عشر ؛ دہ یکی ؛ کسی جنس کا دسواں حصہ جو بطور محصول لیا جائے ۔ (۲) (جمع) فصل (زمین کی پیداوار) کا دسواں حصہ جو کلیسا کے لئے وصول کیا جائے ۔ (۳) اشخاص کی کمائی کا دسواں حصہ جو کلیسا کےلئےوصول کیاجاتا ہے۔ (٤) (معاشیات) عشری محصول؛ کسی قسم کا ٹیکس جو دسواں حصہ ہو ۔ (٥) کسی چیز کا دسواں حصہ ۔

**Mixed tithes :** سوروں ، بھیڑوں وغیرہ کی چرائی کا محصول ۔

**Personal tithes :** افراد کی کمائی کا دسواں حصہ ۔

**Predial tithes :** کھیتوں کی پیداوار کا عُشر ۔

**Tithe : (a)** فصل ۔

**Tithe : (v) [OE. 'teozothian'.]** (۱) عُشر لینا؛ دسواں حصہ لینا۔ (۲) عُشر ادا کرنا ( خصوصاً کلیسا کو ) ۔ (۳) کسی شخص پر عشر کی ادائیگی مقرر کرنا۔ (٤) (اسباب کا) عشر لینا؛ عشر کے طور پر (پیداوار میں سے) لینا ۔

**To tithe mint(and anise) and cummin :** جزئیات کا خیال کرنا لیکن اہم چیزوں سےغفلت برتنا ۔

**Tithe - barn : (n)** عشر رکھنے کی کوٹھی ۔

**Tithe commissioner : (n)** افسر مال گذاری؛ جو عشر کے بدلے میں روپیا وصول کرنے وغیرہ کا انتظام کرتے ہیں۔

**Tithe-man : (n)** عَشر کا محصّل؛ عشر وصول کرنے والا ۔

**Tithe-pig : (n)** سور جو عشر کے طور پر لیا جائے ۔

**Tithe-proctor : (n)** عشر(محصول) جمع کرنےوالا؛ عامل عشر۔

**Tither : (n)** (۱) عشر وصول کرنے والا؛ عشر گیر ۔ (۲) کلیسائی عَشر کے نظام کا حامی ۔

**Tithing : (n) [OE.'tiothung'.]** (۱) عشر کی وصولی ۔ (۲) عشرہ ۔ (۳) دس کنبہ دار؛ ایک دوسرے کے پڑوس میں رہنے والے جو ایک دوسرے کی نیک چلنی کے ضامن ہوتے ہیں ۔

**Tithing-man : (n)** عشر وصول کرنے والا؛ عامل عشر ۔

**Tithingman : (n)** (۱) (تاریخ) میر محلہ (انگلستان میں پہلے دس خاندانوں میں ایک میر خاندان مقرر ہوتا تھا جس کے فرائض میر محلہ کی طرح ہوتے تھے) ۔ (۲) ادنیٰ سپاہی؛ کم رتبہ سپاہی ۔

**Tithonic rays : (n)** (کیمیا) کیمیائی شعاعیں ۔

**Tithonicity : (n)** (طبیعیات ، کیمیا) کیمیائی شعاعیت ؛ کرنیت۔

**Tithonometer : (n)** (طبیعیات، کیمیا) کرنیّت پیما ۔

**Titian : (n)** (۱) وینس کا مشہور مصور ٹیشینٹن (جو سنہ ١٥٧٦ء میں وفات پا گیا) ۔ (۲) ٹیشینٹن کی بنائی ہوئی تصویر ۔ (۳) چمکدارسرخی مائل سنہری رنگ ۔

**Titianic : (a)** ٹیشینٹن کی بنائی ہوئی تصویر سے متعلق ۔

**Titianesque : (a)** ٹیشینٹن کے طرز کا ۔

**Titillate : (v) [f. L. 'titillat, titillare'.]** (۱) گدگدی کرنا ۔ (۲) گدگدانا؛ خوشگوار بے چینی کی کیفیت پیدا کرنا ۔

**Titillating : (n)** گدگدی ۔

**Titillatingly : (adv.)** گدگدی کے طور پر : گدگداتے ہوئے ۔

**Titillation : (n) [L. 'titillationem'.]** (۱) گدگدی؛ ہیجان ۔ (۲) خوشی؛ مسرت؛ تسکین؛ اطمینان؛ سیری ۔ (۳) برافروختگی۔

**Titillative : (a)** قابل گد گدی؛ خوشی کے لائق ۔

**Titivate/Tittivate : (v) [In early example 'tiddiva'.]** (۱) (بول چال) بننا؛ سنورنا؛ ٹھاٹھ کے کپڑے پہننا؛ آرائش کرنا؛ آراستہ کرنا ۔ (۲) (خود کو) سنوارنا؛ زرق برق کپڑے پہننا ۔

**Titivation/Tittivation : (n)** آراستگی؛ بننا؛ سنورنا ۔

**Titlark : (n)** دیکھو Meadow pipit

**Title : (n) [L. 'titulus'.]** (۱) عنوان؛ سرخی (باب ، نظم وغیرہ کی) ۔ (۲) (کتاب کے) سر ورق کا مضمون ۔

(۳) نام (کتاب کا) ۔ (٤) (قانونی تمسکات، ضابطہ٭ قانون وغیرہ کا) عنوان ۔ (٥) خطاب؛ اسم؛ لقب؛ منصب یا عہدے وغیرہ کا نام؛ سند؛ طرز ۔ (٦) (تعظیمی) لفظ یا الفاظ جس سے کسی کو مخاطب کریں (Mr. , Mrs. , Sir. , Madame) ۔ (٧) ( قانون ) حق ملکیت ؛ حقیت ۔ (٨) بنائے حقیت ۔ (٩) دستاویز ملکیت (بیع نامہ، قبالہ وغیرہ) ۔ (١٠) استحقاق (کسی چیز کا) ۔ (١١) بنائے استحقاق ۔ (١٢) سونے کے کھرے ہونے کا درجہ جو قیراط سے ظاہر کرتے ہیں ۔ (١٣) مقررہ حلقہ٭ کار اور ذریعہ٭ آمدنی جس کا ہونا پادری بنائے جانے کے لئے ضروری ہے ۔ (١٤) (روم میں) ہر گرجے کا حلقہ ۔ (١٥) قبالہ؛ بیع نامہ ۔

**Title : (v)** (١) عنوان مقرر کرنا؛ (کتاب میں) عنوان لکھنا ۔ (٢) مخصوص نام سے ظاہر کرنا؛ نسبت دینا؛ اسناد دینا ۔ (٣) خطاب دینا؛ لقب دینا؛ ملقب کرنا؛ نام رکھنا ۔ (٤) حقوق و مراعات دینا؛ عہدہ دینا ۔

**Title-deed : (n)** (قانون) قبالہ؛ بیع نامہ؛ سند مالکیت ۔

**Title-holder : (n)** (قانون) خطاب یافتہ؛ حقیت دار ۔

**Title-page : (n)** (کتاب کا) سرورق؛ وہ صفحہ جس پر عنوان درج ہو ۔

**Title-part : (n)** ناٹك میں اس کیریکٹر کا پارٹ جس کے نام سے کتاب منسوب ہے ۔

**Title-role : (n)** دیکھو Title-part

**Titled : (a)** (١) عہدہ دار ؛ منصب دار ۔ (٢) صاحب لقب؛ لقب دار ؛ ملقب؛ خطاب یافتہ ۔ (٣) ذی حق ؛ مالك ۔

**Titleless : (a)** (١) بے لقب؛ بےخطاب؛ بے عنوان ؛ بے نام ۔ (٢) بے استحقاق؛ بے ملکیت ۔

**Titler : (n)** صاف مخروطی چینی کا تجارتی نام ۔

**Titling : (n)** (١) لَوا ؛ قنبرك ۔ (٢) (اسکاچستان، بول چال) دیکھو Hedge-Sparrow ۔ (٣) دیکھو Titlark ۔ (٤) (شاذ) دیکھو Titmouse ۔

**Titling : (n)** کتاب کی پُشت پر سونے کے حروف میں نام چھاپنا ۔

**Titmouse : (n) [ME. 'titmose'.]** (١) Paras جنس کا ایك پرندہ؛ قرقف؛ پُھدکی ۔ (٢) (مجازاً) معمولی آدمی؛ حقیر شے؛ ادنیٰ چیز ۔

**Blue titmouse :** ایك قسم کا پرندہ؛ پُھدکی کی ایك قسم ۔

**Coal titmouse :** پُھدکی کی ایك قسم ۔

**Creasted titmouse :** پُھدکی کی ایك قسم ۔

**Great titmouse :** گاؤ دیدہ پرند ۔

**Long-tailed titmouse :** لمبی دم والا ایك پرندہ ۔

**Marsh titmouse :** پُھدکی کی ایك قسم ۔

**Titrate : (v) [f. Fr. 'titrer'.]** (کیمیا) معائرہ کرنا؛ معائرت کرنا؛ کسی مرکب میں ایك خاص چیز کی مقدار معلوم کرنے کے لئے اس میں کسی دوسری چیز کا مقررہ قوت کا محلول ملانا اور دیکھنا کہ اس کی کتنی مقدار اس مرکب کی شکل وغیرہ بدلنے کےلئے کافی ہے ۔

**Titrated : (a)** (کیمیا) معائرہ شدہ ۔

**Titration : (n)** (کیمیا) معائرہ؛ معائرت؛ (گیس کی) پیمائش حجم کا تجزیہ ۔

**Titre/Titer : (n) [Fr.]** (١) سونے یا چاندی کی نفاست ۔ (٢) (کیمیا) (معائرہ کی وجہ سے) محلول کی قوت؛ عیّار ۔

**Titrimeter : (n)** (کیمیا) برقی معائر ۔

**Titrimetric : (a)** معائرت سے متعلق ۔

**Titrimetrically : (adv.)** معائرت کے طور پر ۔

**Titrimetry : (n) [Fr. 'titre'.]** دیکھو Titration

**Titter : (n)** آہستہ ہنسی؛ دبی ہوئی ہنسی ۔

**Titter : (v) [echoic.]** (١) دبی ہوئی ہنسی ہنسنا؛ منہ دبا کر ہنسنا؛ آہستہ ہنسنا ۔ (٢) بڑبڑانا؛ ہنستے ہوئے کہنا ۔

**Titter : (v) [late ME. 'titer'.]** (١) لڑکھڑاتے ہوئے چلنا؛ ڈگمگانا؛ جھکولے کھانا ۔ (٢) ہنڈولے یا جھولے

کی طرح آگے پیچھے حرکت کرنا ۔ (۳) پالیسی یا طرز عمل میں متلون یا مذبذب ہونا ۔

Titter-totter : (n) دیکھو See-saw

Titter-totter : (adv.) لڑکھڑاتے ہوئے؛ (مجازاً) گھبراتے ہوئے؛ پس و پیش کے ساتھ۔

Titter-totter : (v) دیکھو See-saw (v)

Titterer : (n) دبی ہنسی ہنسنے والا ۔

Tittle : (n) [late ME. 'titel'.] (۱) (تحریر وغیرہ میں) نقطہ ؛ ہمزہ؛ حرف کے اوپر کا نقطہ مثلاً 'i' 'j' میں ۔ (۲) (مجازاً ) ذرہ؛ رتی؛ شمہ؛ معمولی رقم۔

Jot or tittle : دیکھو Jot

To a tittle : ٹھیک شمہ برابر ہونا ۔

Tittle : (v) (۱) (بول چال) ہلکی آواز میں گفتگو کرنا ؛ زیرِ لب بولنا؛ بہت آہستہ بولنا؛ کُھسُر پُھسُر باتیں کرنا ۔ (۲) گپ شپ کرنا؛ بکواس کرنا ۔

Tittle-bat/-back : (n)[Childish origin] خارپشت مچھلی؛ زمّیر؛ ماہی آبنوس ۔

Tittle-tattle : (n) [A reduplicated compound of Tattle. (n)] (۱) گپ شپ ؛ بکواس ۔ (۲) طفلانہ گفتگو ؛ بچوں کی سی باتیں؛ بسیار گوئی۔

Tittle-tattle : (a) یاوہ گو؛ وراّج؛ بکواس کرنے والا ۔

Tittle-tattle : (v) گپ شپ کرنا؛ بکواس کرنا؛ یاوہ گوئی کرنا۔

Tittle-tattling : (n) گپ شپ کرنا؛ بکواس کرنا ۔

Tittle-tattling : (a) بکواس کرنے والا؛ یاوہ گو ۔

Tittup : (n) [Echoic, from the sound of the horse's feet.] (۱) گھوڑے کا پویہ؛ ہلکی سرپٹ چال؛ چھلانگ؛ جست و خیز؛ ترارا ؛ لنگوری کلیل ۔ (۲) شوخ و طرّار عورت یا لڑکی؛ ہوشیار عورت یا لڑکی؛ چنچل عورت۔

Tittup : (v) [Goes with prec.] (۱) (گھوڑے کا) اچھلنا کودنا؛ ترارے بھرنا؛ جست وخیز کرنا؛ چھلانگ لگانا ۔ (۲) (بحری، عام) سکہ اچھال کر فیصلہ کرنا کہ سب کو شراب کون شخص پلائے ۔ (۳) لڑکھڑاتے ہوئے چلنا؛ اترا کر چلنا ۔

Tittupy : (a) (۱) (بول چال) لرزاں ؛ مرتعش ؛ جنباں ؛ متزلزل ؛ ڈگمگاتا ہوا ؛ غیر مستقل ؛ تغیر پذیر ۔ (۲) جست وخیز کرنے والا؛ اچھل کود کرنے والا؛ چلبلا؛ شوخ ۔

Titty : (n) چھاتی؛ سینہ ؛ ماں کا دودھ؛ شیر پستان ۔

Titubancy : (n) [late L. 'titubantia'.] (شاذ) مدھوشی؛ مستی؛ بے استقلالی ؛ تلون ۔

Titubant : (a) [L. 'titubantin'.] (شاذ) ناستوار؛ نا پائیدار ؛ مست؛ مدھوش؛ متوالا؛ (مجازاً) تتلاہٹ؛ حیص بیص۔

Titubate : (v) [L. 'titubare'.] (۱) (شاذ) ڈگمگانا؛ لڑکھڑانا ؛ پس وپیش کرنا؛ ہچکچانا؛ رکنا؛ تامل کرنا ۔ (۲) ہلانا؛ ہلنا؛ جھومنا ۔ (۳) (مجازاً) رک رک کر بولنا؛ ہکلانا؛ تتلانا ۔

Titubation : (n) [L. 'titubationem'.] (۱) بےقراری ؛ لرزش ؛ مدھوشی ۔ (۲) (طب) لکنت؛ لڑکھڑاہٹ؛ اعصابی کمزوری سے اعضاء کی اضطراری حرکت خصوصاً پیروں کا ڈگمگانا ۔ (۳) (مجازاً) گھبراہٹ؛ الجھن؛ پریشانی؛ رکاوٹ ۔

Titular : (a) [L. 'titularis'.] (۱) خطاب سے متعلق ؛ مبنی برخطاب ۔ (۲) برائے نام ؛ نام کا ؛ لقبی ۔ (۳)رسمی؛ افتخاری؛ عنوانی ۔ (٤) لقب دار؛ صاحب لقب؛ عہدہ دار؛ منصب دار؛ خطاب یافتہ ۔ (٥) دیکھو Title -role (٦) جس سے خطاب لیا جائے؛ جس سے نام لیا جائے ۔ (۷) اصلی؛ بنیادی۔

Titular : (n) (۱) صاحبِ لقب؛ وہ شخص جسے خطاب ملا ہو؛ عہدہ رکھنے والا ۔ (۲) بلا خدمت عہدہ دار خصوصاً پادری؛ برائے نام اسقف ۔ (۳) ملقب شخص؛ صاحبِ القاب ۔

Titular bishop : (n) (رومی کلیسا) برائےنام اسقف ، جو کسی ایسے حلقے کا اسقف کہلاتا ہے جو عیسائیوں کےہاتھ سے نکل کر مسلمانوں کی حکومت میں چلا گیا ہو ۔

Titular character : (n) دیکھو Title-role

Titularly : (adv.) برائے نام؛ نام کے طور پر ۔

Titulary : (a) (شاذ) لقبی؛ اسمی؛ افتخاری : لقب دار : صاحب لقب۔

Titule : (v) [f. L. 'titulare'.] مشخّص کرنا؛ عنوان دینا؛ عنوان لگانا۔

Tituled : (a) مشخّص؛ عنوان زدہ؛ عنوان لگایا ہوا؛ ملقّب۔

Tiver : (n) [OE. 'teafor'.] لال رنگنے کی چیز، خصوصاً بھیڑ کو نشان لگانے کے لئے۔

Tiver : (v ) نشان لگانا؛ Tiver سے رنگنا۔

Tiza : (n) [Quichua(peruvian)'t'isa'.] (معدنیات) سوٹے اور چونے کا بوریٹ۔

Tizzy : (n) [Origin obsc.] چھ پینس کا سکہ۔

Tmesis : (n) [Gr. 'tmesis'.] (صرف ونحو) ایک لفظ کے اجزا کو کوئی اور لفظ یا الفاظ بیچ میں داخل کرکے جدا کردینا۔

T.N.T. : (n) بہت قوی پھٹنے والا مادہ جو جنگ عظیم میں استعمال ہوتا تھا۔

To : (prep.) [OE. 'to'.] (۱) کو؛ کی طرف؛ پر؛ میں؛ کے لئے؛ بسوئے؛ سوئے۔ (۲) تک؛ حد تک؛ تا۔ (۳) مقابلے میں؛ نسبت سے؛ بہ نسبت۔ (٤) مطابق؛ مناسبت سے؛ برحسب؛ بنا پر۔ (٥) (قدیم) بطور؛ بحیثیت۔ (٦) (امریکا) میں؛ سلسلے میں؛ متعلق؛ مقابل میں؛ برابر میں۔ (۷) کو؛ کے؛ ساتھ۔ (۸) واسطے۔ (۹) کا۔ (۱۰) بہ طور علامت مصدر (خواہ وہ فعل کے معنی میں ہو یا اسم کے)۔ (۱۱) مصدر کے بدل یا قائم مقام کے طور پر۔ (۱۲) پیش؛ نزد۔ (۱۳) ذیلی صورتوں میں استعمال ہوتا ہے: حرکت، عمل ظاہر کرنے کےلئے؛ سمت بتانے کےلئے؛ میلان ظاہر کرنے کےلئے؛ دوری ظاہر کرنے کےلئے؛ حد ظاہر کرنے کے لئے؛ مقرر وقت ظاہر کرنے کے لئے؛ پابندی وقت کو نمایاں کرنے کے لئے؛ مقصد ظاہر کرنے کے لئے؛ نتیجہ، اثر بتانے کے لئے؛ خواہش ظاہر کرنے کے لئے؛ قبضہ ظاہر کرنے کے لئے؛ ساتھ ظاہر کرنے کے لئے؛ شرائط ظاہر کرنے کے لئے؛ مقابلہ بتانے کے لئے؛ موازنہ کرنے کے لئے؛ دو چیزوں کے نام جوڑنے کےلئے؛ دو تعداد جوڑنے کے لئے۔ (١٤) گفتگو کے اظہار کے لئے؛ اچھی تمنا یا خواہش ظاہر کرنے کے لئے؛ جواب کے اظہار کے لئے؛ رد عمل کے لئے؛ بیان یا سوال کے جواب کے لئے؛ جذبات، احساسات کے اظہار کےلئے۔

From day to day: لگاتار؛ تکرار کے ساتھ (وقت کا)۔

That's all there is to it : اضافہ کرنے کے لئے کچھ نہیں ہے۔

Would to God that : کاش ایسا ہوتاکہ۔

To : (adv.) (۱) مطلوبہ حالت یا مقام میں؛ طبیعی یا اصلی حالت پر؛ ایک سمت میں؛ سکون کی حالت پر؛ نزدیک سے؛ دوبارہ۔ (۲) کسی شخص یا چیز کی طرف بتانے کےلئے استعمال ہوتا ہے۔ (۳) تعلق پیدا کرنے کے لئے یا خیال دلانے کےلئے استعمال ہوتا ہے۔ (٤) مکرر درمکرر۔

The door is to : دروازہ کچھ کچھ کھلا ہے۔

To : (conj.) (۱) مختلف طور پر استعمال ہوتا ہے جیسے As not to (ایسا نہیں)۔ (۲) مختلف معنوں میں استعمال ہوتا ہے جیسے The first to come (آنے والا پہلا شخص)۔ (۳) مصدر وغیرہ کے ساتھ استعمال ہوتا ہے۔ (٤) خوشی، عزت وغیرہ ظاہر کرنے کےلئے استعمال ہوتا ہے۔

To - : (prefix) سابقہ کے طور پر استعمال ہوتا ہے اسم، فعل اور صفت کے ساتھ۔

To and fro : (adv.) ادھر ادھر؛ آگے پیچھے؛ ادھر سے ادھر؛ پس وپیش کے ساتھ؛ اوپر نیچے۔

To and fro : (prep.) آگے پیچھے۔

To and fro : (n) (۱) (جمع) آگے پیچھے کی حرکت؛ حرکت پس و پیش۔ (۲) تغیر؛ جنبش۔ (۳) (مجازاً) حیص بیص؛ تذبذب۔

To and fro : (a) پس وپیش کرنے والا؛ عقب و جلو میں جانے والا؛ آگے پیچھے ہونے والا۔

To and fro : (v) آگے پیچھے کر کے گزرنا؛ ادھرادھر جانا۔ (۲) حیص بیص کرنا۔ (۳) اِدھر اُدھر رہنمائی کرنا۔

To-be : (n) آئندہ؛ مستقبل؛ ہونے والا۔

To-be : (a) آئندہ کا؛ ہونے والا۔

To-fall : (n) (۱) (اسکاچستان اور بول چال) سائبان؛ اسارا؛ برآمدہ؛ چھجا؛ شامیانہ؛ پال۔ (۲) خاتمہ؛ زوال؛ نیچے آنے کا عمل۔

(۲) (رومی کلیسا میں) چندیا مونڈنے یا (یونان کلیسا میں) پورا سر منڈنے کی رسم جو پادریوں یا راہبوں کے سلسلے میں داخل ہونےوالوں کو ادا کرنا پڑتی تھی۔(۳) (راہبوں یا پادریوں کے) سر کا منڈا ہوا حصہ۔ (٤) (مجازاً) راہبوں یا پادریوں کے سلسلے میں داخلہ۔

Tonsure : (v) (۱) سرمونڈنے کی رسم ادا کرنا۔(۲) پادریوں یا راہبوں کے سلسلے میں داخل کرنا۔ (۳) (مجازاً) پادری بننا یا بنایا جانا۔

Tonsured : (a) (۱) سر منڈا ہوا۔(۲) (مجازاً) گنجا یا جزوی طور پر گنجا۔

Tontine : (n)[Fr. f. name of Lorenzo Tonti a Neapolitan banker, who initiated the scheme in France, 1653.] حین حیاتی شرکت؛ وہ طریقہ جس میں قرض کےتمسکات وغیرہ کی سالانہ آمدنی میں کئی اشخاص شریک ہوتے ہیں؛ ان میں ہر ایک کے مرنے کے بعد دوسروں کا حصہ بڑھتا جاتاھےیہاں تک کہ آخر میں ایک شخص کل کا مالک ہو جاتا ھے۔

Tontine : (a) حین حیاتی شرکت کا یا اس سے متعلق۔

Tontine policy of insurance : (n) مشترکہ موقت بیمہ؛ جس میں کئی افراد مل کر بیمہ کراتے ہیں اور یہ شرط ہوتی ھے کہ ان میں سے کوئی ایک خاص میعاد تک جو معیاد التوا (Tontine period) کہلاتی ھے کسی قسم کا منافع وغیرہ وصول نہیں کرے گا۔

Tonus : (n) (عضویات، مرضیات) مسلسل تشنج ؛لوچ عضلہ؛ تناؤ۔

Tony : (a) وضع دار؛ شان دار؛ ٹھاٹھ کا۔

Too : (adv.) [Stressed form of To.] (۱) حد سے زیادہ؛ مقررہ یا مطلوبہ معیار سےزیادہ؛ ضرورت سے زیادہ؛ بہت زیادہ۔ (۲) (بول چال) بہت؛ نہایت؛ فضول؛ انتہا سے بڑھ کر؛ بے حد۔ (۳) بھی۔ (٤) علاوہ ازیں ؛ اور پھر یہ ؛ اور لطف یہ۔ (٥) نہایت پُر جوش۔

Too : (a) (۱) زیادہ؛ بے حساب؛ بے شمار۔(۲) نہایت؛ آخری؛ انتہا؛ حد؛ سرا۔

Mean to do it too : میں سچ مچ یہ کروں گا(صرف زبان سےنہیں کہتابلکہ کرنے کابھی ارادہ ھے)۔

(Is) too ripe for cooking : اتنا پکا (پھل) کہ اب پکانے کے کام کا نہیں رہا۔

Too much : (adv.) بہت زیادہ؛ حد سے زیادہ۔

Too-too : (v) [Echoic.] توتو کرنا؛ توتو کی آواز نکالنا۔

Tool : (n) [OE. 'tool'.] (۱) اوزار؛ ہتھیار؛ ابزار۔ (۲) (میکانیات) آلہ؛ آلہ جو مشین کے بنانے میں استعمال ہو مثلاً خراد۔(۳) (کسی کام کے انجام دینے کا) سامان ؛ اسباب ؛ لوازمات۔ (٤) (مجازاً) آلۂ کار؛ وہ شخص جس سے کوئی دوسرا جس طرح چاھے کام لیتا ہو۔(٥) نقش، جو جلد کی پشت یا کناروں پر اوزاروں کو گرم کرکے بناتے ہیں۔(٦) چھینی، ٹانکی وغیرہ کی بڑی قسم۔(۷) (عام) بے تدبیر آدمی؛ بے ہنر شخص۔

Broad tool : سنگ تراش کی چوڑی چھینی؛ رندا۔

Edge-Tool/Edged : دھار دار آلہ۔

Tool : (v) [f. prec.] (۱) کسی اوزار سے کام کرنا؛ (خصوصاً) چھینی وغیرہ سے عمارت کے پتھر کو مسطح کرنا؛ (پتھر کو) چھینی سے چکنا یا ہموار کرنا؛ مسطح کاری کرنا۔(۲) جلد کے کناروں پر گرم کئے ہوئے اوزار سے نقش و نگار بنانا؛ داغ کاری کرنا۔(۳) کسی آلے یا اوزار سے کام کرنا۔ (٤) (عام) چلانا ، ہانکنا (گاڑی، یکّہ وغیرہ)۔(٥) گاڑی یا گھوڑے پر سوار ہو کر چلنا (بغیر کسی خاص مقصد کے یا آہستہ آہستہ)۔(٦) ساتھ جانا؛ سفر کرنا۔

Tool - box : (n) اوزار بکس۔

Tool - clamp : (n) (انجینیئرنگ) اوزاری شکنجہ۔

Tool-grinder : (n) سان۔

Tool-holder : (n) (۱) آلہ گیر (خراد کا وہ حصہ جس میں وہ آلہ جسے خراد پر چڑھانا ھے رکھا جاتا ھے)۔ (۲) دستہ (جو مختلف قسم کے اوزاروں میں لگایا جا سکتا ھے)۔

Tool-post : (n) اوزاری شکنجہ؛ خرادمیں کاٹنے والی چھری کی بیٹھک۔

Tool-rest : (n) خراد میں کاٹنے والی چھری کا سہارا۔

Tool-stock : (n) دیکھو Tool - post

Tooled : (a) (جلد سازی) طلاکوبی کیا ہوا؛ جلد مزین کی ہوئی؛ راچھا؛ راچھا ہوا۔

Tooler : (n) راچھ؛ راچ کی چھینی؛ رندا؛ سنگ تراش کی چوڑی چھینی۔

Tooling : (n) (۱) (متوازی خطوط کھینچ کر) پتھر کو ہموار کرنا؛ مسطح کاری ۔ (۲) (جلد کی پشت اور کناروں پر) گرم کئے ہوئے اوزاروں سے نقش و نگار بنانا؛ داغ کاری۔

Tools : (n) اوزار؛ آلات۔

Tools and implements : (n) آلات و اوزار ۔

Tools and plants : (n) (انجینیئرنگ) اوزار و نصبیات ۔

Toom : (a) [OE. 'tom'.] (۱) (اسکاچستان اور بول چال) خالی؛ تہی؛ فاقد ۔(۲) کمزور؛ لاغر؛ باریک ۔

Toom : (v)[f. prec.] (۱) (اسکاچستان اوربول چال) خالی کرنا (برتن وغیرہ)؛ خصوصاً سب پی جانا ۔ (۲) باہر گرا دینا؛ خالی کر دینا ۔

Toon/Tun : (n) [Hindi. 'tun'.] ایک ہندوستانی درخت؛ تن (کا درخت) جس کی لکڑی سرخ رنگ کی ہوتی ہے اور فرنیچر بنانے میں کام آتی ہے، جسے ہندوستانی مہوگنی بھی کہتے ہیں۔

Toot : (n) [DU. 'tuyten'.] دھوتو؛ قرنا یا بگل کی آواز ۔

Toot : (v) [f. prec.] (۱) (قرنا، بگل، سیٹی وغیرہ) بجانا؛ پھونکنا ۔ (۲) دھوتو کی آواز نکالنا یا نکلنا ۔ (۳) گراؤس (Grouse) کا بولنا ۔ (٤) گدھے کی طرح آواز نکالنا ۔ (٥) زور سے چلانا؛ زور سے چیخنا ۔

Toot : (v) [OE. 'totian'.] (۱) (بول چال) آگے بڑھانا؛ آگے کو یا باہر کو نکالنا؛ دھکیلنا؛ آگے کو یا باہر کونکلنا ۔(۲) جھانکنا؛ غور سے دیکھنا؛ نظر آنا؛ نمودار ہونا؛ گھورنا؛ ٹکٹکی لگا کر دیکھنا ۔ (۳) تاک جھانک کرنا؛ ٹوہ لگانا؛ تفتیش کرنا؛ راز جوئی کرنا ۔

Toot : (v) [Origin unkn.] بلا نوش کی طرح پینا؛ خوب پینا؛ ایک سانس میں چڑھا جانا؛ پیالے کو خالی کر دینا ۔

Toot : (n) [Origin unkn.] (بول چال) بیکار شخص؛ احمق؛ بے قیمت آدمی ۔

Toot : (n) [Origin unkn.] (۱) جرعہ ۔(۲) عیاشی؛ خوشی؛ نشاط؛ مستی ۔

Tooter : (n) قرنا بجانے والا؛ بگل بجانے والا ۔

Tooth : (n) [OE. 'toth'.] (۱) دانت؛ دندان ۔(۲) دانت کی شکل کی کوئی چیز؛ دندانہ؛ دانتا؛ چرخی؛ آرے؛ کنگھے ۔ (۳) اشتہا؛ اشتیاق؛ بچھانے کی خواہش؛ مزہ ۔ (٤) علامتِ بلوغ؛ سنِ شخص ۔ (٥) مضر چیز؛ چنگال ۔ (٦) (جمع) (عام) توپخانہء کشتی ۔ (۷)ہاتھی کا دانت (ظاہری)؛ عاج ۔ (۸) (مجازاً) اظہار ؛ کسی خصوصیت کے اظہار کا ڈھنگ ۔

Armed to the teeth : سر سے پاؤں تک مسلح ۔

Artificial tooth/False tooth : مصنوعی دانت ۔

Canine tooth : کچلی؛ ناب؛ کتے کے سامنے کے چار بڑے دانتوں میں سے ایک بڑا دانت ۔

Eye tooth : وہ دانت جو آنکھ کے بالکل نیچے، اوپر یا نیچے کے جبڑے میں ہو ۔

From the teeth forward (s) /- outwords (s)/ From one's teeth : حقیقت میں نہیں بلکہ پیشہ میں ؛ جھوٹ موٹ؛ دل سے نہیں ، بناوٹ سے ۔

Incisor tooth : اگلا دانت؛ سامنے کے کاٹنے والے دانتوں میں سے کوئی دانت۔

In spite of one's teeth : کسی کی مخالفت کےباوجود ۔

In the teeth of : براہ راست مقابلے میں؛ روبرو ؛ سامنے کرنا ۔

In the teeth of : باوجودیکہ؛ اس کے باوجود ۔

In the teeth of : موجودگی میں ؛ سامنے؛ آمنے سامنے ۔

Long in the teeth : سن رسیدہ؛ معمّر؛ بوڑھا ۔

Milk tooth : دودھ کا دانت ۔

Molar tooth : چبانے والا دانت ۔

On the teeth of : (۱) علی الرغم؛ باوجود ۔(۲) برخلاف (ہدایت احکام کے) ۔ (۳) مخالف رخ (ہوا کے ) ۔

Sweet tooth : مٹھائی کا شوق ۔

To cast (a thing) in a person's teeth/To throw - : کسی بات کا طعنہ دینا؛ ملامت کرنا؛ سرزنش کرنا۔

To cut one's eye-teeth : سمجھ آنا؛ دنیا کا تجربہ حاصل کرنا ۔

To escape by the skin of one's teeth : بال بال بچ جانا؛ زمانے کے ستم سے بھاگنا ۔

To fight, struggle, tooth & nail : جان توڑکے لڑنا یا کوشش کرنا؛ سخت محنت کرنا ۔

To lie in one's teeth : بے دریغ جھوٹ بولنا؛ صاف جھوٹ بولنا ۔

To (one's) teeth, to the teeth of : براہ راست اور کھلّم کھلا؛ صاف صاف ۔

To set one's teeth on edge : چڑ چڑا کرنا؛ گھن دلانا ۔

To show one's teeth : تہدید کرنا؛ دھمکانا؛ غصے یا خفگی کا اظہار کرنا ۔

To take the bit between one's teeth : قابو سے باہر ہو جانا ۔

Tooth : (v) [f. prec.] (۱) دانت جڑنا یا لگانا؛ دندانے بنانا؛ دانتے بنانا ۔(۲) (دندانے دار پہیوں یا چرخیوں کو) ایک دوسرے میں پھنسانا ۔ (۳) کترنا؛ کاٹنا ۔

Tooth and nail : (adv.) پر زور طور پر ؛ مضبوطی سے ؛ جان دار طور پر ۔

Tooth - back : (n) Notodontidae خاندان کا پتنگا ۔

Tooth-billed : (n) (پرند) دندانے دار چونچ کے جانور ۔

Tooth-bone : (n) (۱) دیکھو Dentine ۔(۲) ہڈیوں کا سب سے اہم حصہ ۔

Tooth-brush/-mustache : (n) (۱) مسواک ؛ ٹوتھ برش ؛ دانتوں کا برش ۔ (۲) چھوٹی کڑے بال والی مونچھ۔

Tooth-comb : (n) باریک دندانوں کا کنگھا ۔

Tooth-coralline : (n) دیکھو Sertularia

Tooth-drawer : (n) دندان کش؛ دندان ساز؛ دانت بنانے والا ؛ دانت ساز ۔

Tooth ivory : (n) دیکھو Dentine

Tooth-mark : (n) دانت کا نشان (کاٹنے میں) ۔

Tooth-ornament /Dog-tooth : (n) (تعمیرات) چھوٹے آرائشی منارے (نارمن اور قدیم انگریزی طرز عمارت میں)۔

Tooth-paste : (n) ٹوتھ پیسٹ؛ خمیر دندان؛ لیسنی دانت؛ دانت صاف کرنے کی کریم۔

Tooth-plane : (n) دندانہ دار رندا ۔

Tooth-powder : (n) منجن؛ ٹوتھ پاؤڈر ۔

Tooth-rail : (n) ٹرام وے ریل ؛ دندانہ دار ریل ۔

Tooth-rash : (n) دانت نکلتے وقت بچوں کی ایک بیماری (Strophulus) ۔

Tooth-sac : (n) دانت کی گلٹی ۔

Tooth-shell : (n) نلکی دار گھونگا (جو دانت جیسا ہوتاھے) ۔

Tooth-wheel : (n) دندانہ دار چرخ؛ دندانے؛ دانت (پہیے کے) ۔

Toothache : (n) دانت کا درد؛ دندان درد ۔

Toothache-grass : (n) شمالی امریکا کی ایک قسم کی گھاس ۔

Toothache-tree : (n) شمالی امریکا کے مختلف درختوں کے نام۔

Toothbill : (n) ایک قسم کا کبوتر ۔

Toothed : (a) دانتوں کا؛ دندانوں کا؛ دندانہ دار ؛ دندانہ دندانہ ۔

Toothed medick : (n) (نباتیات) مینا ۔

Toothed ornament : (n) (تعمیرات) چھوٹے آرائشی منارے (نارمن اور قدیم انگریزی طرز عمارت میں) ۔

Toothed vertebra : (n) پنڈلی کی ہڈی کا ابھار ۔

Toothed wheel : (n) (طبیعیات) دندانہ دار چرخ ۔

Toother : (n) آرے کا دندانہ بنانے والا ۔

Toothful : (n) (۱) (خصوصاً شراب کا) ذرا سا گھونٹ ؛ چند قطرے ؛ جرعہء آب ۔ (۲) لقمہ؛ لقمہء غذا ۔

Toothful : (a) دندانہ دار؛ دانتوں سے بھرا ہوا ۔

Toothing : (n) (۱) دانت لگانا؛ دندانے بنانا؛ دندان سازی ؛ تسنین ۔ (۲) کنگرہ؛ دندانہ گزاری؛ پتھر یا اینٹیں جو دیوار کے سرے کے آگے نکلی ہوئی چھوڑ دیتے ہیں کہ اگر ضرورت ہوتو وہ آگے بڑھائی جا سکیں ۔

Toothing-plane : (n) کھردرا یا کھردرے دار رندہ (سطح کو ناہموار کرنے کے لئے) ۔

Toothless : (a) (۱) بے دانتوں کا؛ بے دندانے کا؛ بغیر دانت کے ۔ (۲) (مجازاً) بچکانہ؛ کود کانہ؛ ناتواں؛ ضعیف ۔ (۳) کھا جانے والا؛ گھلا دینے والا؛ تیزی کا نہ ہونا؛ بغیر دھار کے ۔

Toothlessly : (adv.) بغیر دندانہ کے طور پر ۔

Toothlessness : (n) بغیر دانت کے ہونا ۔

Toothlet : (n) چھوٹا سا دانت؛ چھوٹا سا دندانہ ۔

Toothlike : (a) دندانہ جیسا؛ دانت جیسا؛ دندانہ دار ؛ آرا نما ۔

Toothpick : (n) (۱) خلالہ؛ خلال دندان؛ دانت کریدنی ۔ (۲) (جمع) لکڑی کی چھیلن؛ کرچ؛ پارہ؛ ٹکڑا؛ ماچس کی لکڑی ۔ (۳) (امریکی عامیانہ) دودھاری سرے کا بڑا چاقو ۔ (٤) ایک قسم کی کشتی جو بہت ہی محدود اور نوکیلی ہو ۔

Smashed (etc.) into toothpick : پرخچے اڑایا ہوا؛ دھجیاں اڑایا ہوا ۔

Toothsome : (a) (۱) لذیذ؛ مزے دار؛ خوش ذائقہ ۔ (۲) عمدہ دانت والا ۔

Toothsomely : (adv.) خوش ذائقی کے ساتھ؛ لذیذ طور پر ۔

Toothsomeness : (n) خوش ذائقی؛ لذت ۔

Toothwort : (n) مختلف قسم کے پودوں کے نام ۔

Toothy : (a) (۱) دندانہ دار؛ بڑے دانت والا ۔ (۲) دانتوں سے بھرا ہوا ۔ (۳) (مجازاً) حریص؛ گرسنہ؛ نازک مزاج؛ زود رنج؛ چڑچڑا ۔

Toothy-peg : (n) دانت کے لئے بچوں کا لفظ ۔

Tootle : (n) [Frequent f. TOOT(v)+LE.] (۱) قرنا کی آواز ؛ صدائے نَے ۔ (۲) بکواس ؛ مہمل باتیں ۔

Tootle : (v) [f. prec.] (۱) بانسری بجانا؛ (بگل وغیرہ کو) آہستہ آہستہ یا بار بار بجانا ۔ (۲) (چڑیوں کا) لگاتار آواز نکالنا ۔ (۳) (مجازاً) مہمل اور بیکار باتیں لکھنا ۔

Tootle-te-tootle : (n) لگاتار بگل بجنے کی صدا ۔

Tootsy/Tootsy-wootsy : (n) (بچوں کی زبان میں) پاؤں ؛ عورتوں کا چھوٹا پاؤں ۔

Top : (n) [OE. 'top.'] (۱) چوٹی؛ سب سے اونچا سرا؛ پھننگ؛ نوک ؛ راس ؛ کسی چیز کا اوپری سرا ۔ (۲) (تعمیرات، اساطیر، تشریح) چندیا؛ سر ؛ (موٹر) سب سے اونچا گیرا ۔ (۳) سر پوش؛ ٹاپ ۔ (٤) پتیاں (شلجم ، مولی وغیرہ کی) ۔ (۵) مسطح زمین ؛ بالائی سطح (میز وغیرہ کی) ۔ (٦) (جوتے کا) پنا؛ لوگی ۔ (۷) (گاڑی کا) ٹپ؛ گاڑی کا ہڈ (hood) ۔ (۸) ساس پین (Sauce-pan) کا ڈھکنا ۔ (۹) (کتاب کے صفحے کا) اوپر کا حصہ ۔ (۱۰) ( کتاب کا ) اوپر کا کنارہ ۔ (۱۱) چوٹی؛ سب سے بلند مرتبہ یا جگہ؛ صدر ۔ (۱۲) چوٹی کے لوگ ۔ (۱۳) منتہا؛ انتہائی زور ۔ (۱٤) (برج کا کھیل) کسی رنگ کے دو سب سے بڑے پتے (اکّہ، بادشاہ) ۔ (۱۵) (جہاز) چبوترہ جو سب سے نیچے مستول کی چوٹی کے گرد ہوتا ہے جس پر کھڑے ہو کر اوپر سے بادبان پھیلائے جاتے ہیں ؛ مستول کا مچان ۔ (۱٦) دھات کے بٹن جس میں صرف اوپر کی طرف قلعی وغیرہ ہوتی ہے ۔ (۱۷) بالوں ، ریشوں وغیرہ کا لچھا (ڈیڑھ پونڈ وزن کا)؛ کاکل؛ پیشانی کے بال؛ جعد ۔ (۱۸) سب سے بلند یا برتر چیز؛ سب سےاونچی چیز؛ سب سے تیز چیز؛ پہلا درجہ ۔ (۱۹) اوج ؛ حد اعلیٰ ۔ (۲۰)صاف کئے ہوئے اون کا گٹھر ۔ (۲۱) دستانے کا آہنی حصہ ۔ (۲۲) (وقت) کسی عہد کاسب سے پہلے کا حصہ ۔ (۲۳) (کسی عہدہ کا) اعلیٰ افسر؛ سردار؛ سربراہ؛ (فیملی کا) سردار ۔ (۲٤) اعلیٰ ڈگری؛ سب سے بالا سند؛ بلند ترین نقطہ؛ منتہائے کمال؛ نقطہء عروج ۔ (۲۵) مکمل ترین مثال؛ سب سے اعلیٰ قسم کی چیز ۔

Top : (n) [late OE. 'top'.] (۱) لٹو؛ ایک قسم کا کھلونا ۔ (۲) لٹو صدف؛ بحری صدف ۔ (۳) لکڑی کا مخروطی ٹکڑا ۔

Humming-top : غنغناتا ہوا لٹو ۔

Parish top/Town top : شہر کا بڑا لٹو جو عام لوگوں کے استعمال کےلئے رکھا جاتا ہے ۔

Peg top : کیل دار لٹو ۔

Old top : (عام) پرانا دوست؛ ارے یار؛ ارے دوست ۔

To sleep like (as sound or as fast as) a top : گہری نیند سونا ۔

Whipping - top : کوڑا لٹو ؛ وہ لٹو جسے کوڑا مار کر نچاتے ہیں ۔

Top : (v) (۱) چوٹی لگانا؛ ٹپ چڑھانا؛ ڈھکنا رکھنا یا لگانا ۔ (۲) ٹاپ ہیٹ سر پر رکھنا؛ سر پر تاج پہنانا ۔ (۳) (بحری) بَلّی وغیرہ کے ایک سرے کو دوسرے سے اونچا کر دینا ۔ (٤) پودے کی پھننگ یا پتیاں چھانٹ دینا (تاکہ وہ اور بڑھے) ۔ (٥) چوٹی پر پہنچ جانا (پہاڑی وغیرہ کی) ۔ (٦) (کسی سے) قد میں لمبا ہونا؛ اونچا ہونا؛ قد میں بڑھ جانا؛ اونچائی میں بڑھ جانا نیز وزن میں بڑھ جانا : تعداد میں بڑھ جانا ۔ (۷) بڑھ جانا؛ سبقت لے جانا؛ بلند تر ہونا ۔ (۸) (گولف) گیند کے اوپر کے سرے پر ہاتھ پڑنا؛ چھچھولتا ہوا پڑنا ۔ (۹) اونچا ہونا؛ لمبا ہونا (اتنے فٹ یا اتنے گز وغیرہ) ۔ (۱۰) نوکدار کرنا؛ راس والا بنانا؛ انتہا کو پہنچانا ۔ (۱۱) مکمل کر دینا؛ ختم کر دینا (کوئی چیز) ۔ (۱۲) سبقت لے جانا؛ فوقیت لے جانا؛ بڑھ جانا؛ نقطۂ عروج کو پہنچ جانا؛ اونچائی پر ہونا ۔ (۱۳) اچھا درجہ حاصل کرنا ۔ (١٤) (عام) سولی پر لٹکانا؛ قتل کرنا؛ پھانسی دینا ۔

He tops 6 ft : وہ چھ فٹ کا ہے ۔

To top a ball (Golf.) : (گولف) بال کے مرکز کے اوپر ہٹ کرنا ۔

To top a saw : آرے میں کو ئی سخت پیمانہ لگا دینا جس سے وہ زیادہ گہری کاٹ نہ کرسکے ۔

To top off /-up : مکمل کر دینا؛ جو کچھ کمی ہو اسے پورا کر دینا ۔

At top/On top : (۱) اعلیٰ؛ اوپر؛ سب سے بلند یا نمایاں ۔ (۲) حاکم؛ غالب؛ فرماں روا ۔

At the top of the tree : (۱) درخت کی پھننگ پر ۔ (۲) (مجازاً) چوٹی پر؛ سب سے بلند درجے پر (پیشے وغیرہ میں) ۔

Called at the top of his voice : خوب چلا کر بولا ۔

Canetop : (نباتیات) اکھولا ۔

From top to bottom : اوپر سے نیچے تک ۔

From top to toe : (۱) سر سے پاؤں تک؛ ہر حصہ میں ۔ (۲) (مجازاً) پورے طور پر؛ مکمل طور پر ۔

From top to tail : (۱) سر سے پاؤں تک ۔ (۲) (مجازاً) پورے طور پر؛ مکمل ۔

On the top of : علاوہ ۔

On top : اوپر ۔

The top of one's bent : دیکھو Bent

The top of one's voice : بلند ترین آواز سے چلانا ؛ چیخنا ۔

The top of the market/- tide : وہ لمحہ جب کہ قیمتیں سب سے زیادہ بڑھی ہوں ۔

The top of the morning : (آئرستانی) صبح کا سلام؛ صبح سویرے تہنیت پیش کرنا ۔

The top of the table : میز کا صدر (مقام) ۔

The top of the tree : (مجازاً) سب سے اعلیٰ عہدے پر؛ سردار؛ سب سے بڑا افسر ۔

The tops : اشراف؛ اعلیٰ درجے کی چیز؛ اعلیٰ درجے کے لوگ ۔

To go over the top : (حملہ کرنے کے لئے) خندق کے دمدمے پر چڑھنا ۔

Top : (a) بالائی؛ فوقانی؛ اوپری؛ منتہا درجہ ؛ حد اعلیٰ ؛ سب سے بڑی (رقم) ؛ بہت بلند؛ بہت بڑا ؛ عمدہ ۔

To top one's part: (۱) اپنا کام نہایت خوبی سےانجام دینا ۔(۲) اپنا پارٹ خوبی سے ادا کرنا؛ کمال کر دینا ۔

Top : (v) (۱) (بحری) (صحن کا) ڈھلوان ہونا (ایک طرف اٹھا ہوا اور دوسری طرف جھکا ہوا )۔ (۲) ڈھلوان حالت میں ہونا؛ ایک طرف سے جھکا ہوا اور دوسری طرف سے اٹھا ہونا ۔

Top and tail : (n) پورا؛ مکمل؛ ہر حصہ ۔

Top-boot : (n) (۱) (خصوصاً جمع میں) اونچی ایڑی کےجوتے جو شکاری پہنتا ہے؛ ٹھنگنے کے پہننے کا جوتا ۔(۲) لمبے اوراونچے جوتے کےلئے استعمال ہوتاہے ۔

Top-brass : (n) دیکھو Brass

Top-button : (n) مستول کے سرے پر آرائشی گرہ ۔

Top-card : (n) خمیدہ دندانہ دار لکڑی کا چپٹا ٹکڑا جو دھنکی مشین میں لگا ہوتا ہے ۔

Top-cloth : (n) جالی دار کپڑا ۔

Top-coat : (n) اُوور کوٹ ۔

Top-coated : (a) اُوور کوٹ پہنے ہوئے ۔

Top-cow : (n) (بول چال) سانڈ؛ بیل ۔

Top dog : (n) غالب؛ زبردست؛ آقا؛ غالب شخص؛ غالب جماعت ۔

Top-down : (a) منظم؛ قابو میں لایا ہوا ۔

Top drawer : (n) (۱) اعلیٰ عہدہ؛ سماج کا اعلیٰ شخص ۔ (۲) صندوق کی اوپری دراز ۔

To come out of the top drawer : اچھی نسل کا ہونا؛ اچھے خاندان کا ہونا ۔

Top-dress : (v) زمین میں کھاد ہل چلا کر ملانے کے بجائے اوپر سے بچھا دینا ۔

Top-dresser : (n) اوپر اوپر کھاد دینے والا؛ سطحی کھاد دینے والا ۔

Top-dressing : (n) بالائی کھاد ؛ سطحی کھاد دینا؛ کھاد کی تہ؛ کھاد کی تہ دینا ۔

Top dry : (n) سر سوکھا ۔

Top filled : (a) پُر؛ لبالب؛ مالامال ۔

Top-flashing : (n) (تعمیرات) بالائی پن آڑ ۔

Top-flight : (n) اعلیٰ درجے کا کار نمایاں؛ اعلیٰ درجے کی حیثیت ۔

Top-full : (a) (شاذ) پُر ؛ لبریز ؛ مالامال ۔

Top-gear : (n) (موٹر) اوپر کا گیرہ؛ ٹاپ گیئر ۔

Top-hamper : (n) (بحری) اوپر کے ہلکے بادبان، بلیاں رسیاں وغیرہ ۔

Top-hat : (n) ٹاپ ہیٹ؛ اونچی ریشمی ہیٹ ۔

Top-heat : (n) (باغبانی) پودوں کے لئے شیشے کا گھر ؛ کسی فریم میں گرمی پہنچانا ۔

Top-heavy : (a) (۱) اوپر بھاری، نیچے ہلکا (جس کے گرنے کا خوف ہو) ۔ (۲) (مجازاً) (صیغہ یا محکمہ وغیرہ) جس میں افسر بہت زیادہ تنخواہ کے ہوں ۔ (۳) مست؛ متوالا؛ مدہوش کو بھی کہا جاتا ہے ۔

Top-hole : (a) (عام) عالی؛ بلند درجے کا؛ اعلیٰ درجے کا ؛ ٹھاٹھ کا ۔

Top-lantern/-light : (n) بتی جو جہاز کے آگے لگی ہوتی ہے ۔

Top-line : (n) (۱) سر صفحہ؛ عنوان ۔(۲) بالائی سطر ۔

Top-lintel : (n) داسا؛ سردل ۔

Top-notch : (n) سب سے اوپر کا سوراخ ۔

Top-notcher : (n) عالی مرتبہ ۔

Top note : (n) سب سے اونچا سُر ۔

Top-piece : (n) (۱) شاہکار ۔(۲) سر؛ رئیس؛ راس ۔(۲) (جوتا سازی) ایڑی کو اونچا کرنے کےلئے نعل لگانا ۔

Top-priority : (n) تقدیم فائق ۔

Top-proud : (a) نہایت گھمنڈی ۔

Top-rail : (n) سر پٹی ۔

Top-rope : (n) وہ رسی جو اوپر کے مستول کو جھکانے یا اٹھانے کے لئے استعمال ہوتی ہے ۔

Top-sawyer : (n) (۱) (بڑے آرے کے چلانے میں) اوپر کا آرہ کش ۔ (۲) (مجازاً) بڑا آدمی؛ اونچے درجے کا آدمی ؛ عمدہ آدمی؛ اچھا عہدہ رکھنے والا شخص ۔(۳) ممتاز آدمی ۔

Top sergeant : (n) (امریکا بول چال) سرجنٹ اول ؛ پہلا سرجنٹ ۔

Top secret : (a) خفیہ ترین (راز، چیز وغیرہ)؛ اشد خفیہ ۔

Top shaped : (a) (نباتیات) لٹونما؛ مخروط مقلوب ۔

Top-shell : (n) (حیوانیات) لٹو صدفہ؛ ایک طرح کی صدف ماہی جس کا خول لٹو کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Top-stone : (n) سنگ راس؛ وہ پتھر جو کسی چیز کے اوپر رکھا ہو؛ چوٹی کا پتھر ۔

Top story : (n) گھر کی سب سےبالائی منزل ؛ (مجازاً) دماغ ۔

Top-timber : (n) (بحری) حصہ بالائے آب کا ایک شہتیر؛ جہاز کے کنارے کا بالا ترین شہتیر ۔

Top-tool : (n) آہن گر کا اوزار جسے وہ کسی چیز پر رکھ کر اس چیز کو ہتھوڑے سے مارتا ہے ۔

Top-weight : (n) (۱) گھڑ دوڑ میں گھوڑے کے اٹھانے کا سب سے زیادہ وزن ۔ (۲) دوڑ میں سب سے زیادہ وزن اٹھانے والا گھوڑا ۔

Topaesthesia : (n) (طب، حیوانیات) مقامِ حسّی ۔

Toparch : (n) [Gr. 'toparches'.] حاکم شہر؛ فرمانروائے شہر؛ معمولی بادشاہ ۔

Toparchial : (a) حاکم شہر یا چھوٹے ضلع سے متعلق ۔

Toparchy : (n) [L. 'toparchia.'] چھوٹا ضلع یا علاقہ (جو toparch کے ماتحت ہو) ۔

Topass : (n) [Malayalam form of Hindi 'dobashi'.] سیاہ فام پرتگالی دوغلا ۔

Topaz : (n) [OFr. 'topaze'.] (۱) یاقوت زرد؛ پکھراج ؛ زبرجد ہندی؛ ٹوپاز ۔ (۲) ایک پرند کا نام جو شکرخورے سے مشابہ ہوتا ہے ۔

False topaz : (معدنیات) زرد رنگ کا کوارٹز پتھر ؛ زرد گار؛ حیوان زرد؛ نقلی فیروزہ ۔

Oriental topaz : زرد کرنڈ ۔

Pink topaz : گلابی رنگ کا یاقوت ۔

Topaz humming-bird : (n) جنوبی امریکا کی چڑیوں کے نام (جو چمکیلے رنگ کی ہوتی ہیں) ۔

Topazolite : (n) ایک قسم کا زرد یا سبز زجاجی پتھر ؛ یاقوتِ زرد ؛ لعل یاقوتی زرد ۔

Tope : (n) [perh. Cornish name.] چھوٹی شارک ؛ نیز سگ ماہی۔

Tope : (n) یورپ کی گانے والی ایک چڑیا کا مقامی نام ۔

Tope : (n) [Tamil. 'toppu'.] درختستان؛ کُنج آم؛ آم کے درختوں کا یا اور کسی قسم کے درختوں کا کنج؛ آم کا باغ؛ درختوں کا جھنڈ ۔

Tope : (n) [Skr. 'Stupa'.] بودھ یا جین مت کی یادگار؛ ٹوپ؛ گنبد کی شکل کا تودہ؛ گنبد بودھ مت ۔

Tope : (v) (اب صرف ادبی معنوں میں) بہت کثرت سے شراب پینا؛ عادت کے طور پر شراب پینا ۔

Toper : (n) بہت زیادہ شراب پینے والا؛ مَے گسار؛ بادہ خوار؛ شرابی؛ دائم الخمر ۔

Topee/Topi : (n) [Hindi. 'Topi'.] ٹوپی؛ خَودنماہیٹ؛ کلاہ آہنی نماٹوپ۔

Topgallant : (n) (۱) مستول، بادبان، بلی وغیرہ جو سب سے اونچے مستول سے بھی اوپر ہو ۔(۲) (مجازاً) ہر چیز کا نقطہء عروج؛ اوج؛ منتہا؛ معراج؛ کمال۔

Topgallant : (a) (۱) سب سے اونچے مستول سے متعلق ۔ (۲) (مجازاً) اعلیٰ؛ رفیع؛ سربہ فلک ۔

Tophaceous : (a) [L. 'tophaceus'.] (۱) ریتیلا؛ کرکرا؛ ٹوفسی؛ ریگ کاسا؛ پتھریلا؛ سنگی ۔ (۲) (مرضیات) کسکسا؛ آہکی (گٹھیا، نقرس کی بیماری میں)۔

Tophet : (n) [Heb. 'topheth'.] (۱) بیت المقدس کے قریب وادیِ ہنام جہاں رسوم بت پرستی ادا کی جاتی تھیں اور پھر شہر کا کوڑا کرکٹ ڈالا جانے لگا

جس کے جلانے کے لئے آگ روشن رہتی تھ ۔ (۲) (مجازاً) دوزخ؛ جہنم؛ ظلمت؛ تاریکی مطلق ۔

Tophus : (n) [L. 'tophus'.] (۱) ریگ جو جوڑوں میں جمع ہو جاتی ہے یا چونا جو دانتوں میں جم جاتا ہے (جس سے تنفس کا مرض پیدا ہوتا ہے) ۔ (۲) (طب) کلسی مادہء نقرس؛ ثوفس؛ (ارضیات) کلسی ثوفا ۔

Tophus-stone : (n) ایک قسم کا مسام دار ہلکے زرد رنگ کا پتھر جو اطالیہ میں تعمیری کام میں استعمال ہوتا ہے ۔

Topi/Topee : (n) [Hindi. 'topi'.] دیکھو Sola

Topia : (n) دیوار کے نقش ونگار کا قدیم رومی طرز جس میں مختلف قسم کے قدرتی مناظر ہوتے ہیں؛ قدرتی مناظر کے نقش ونگار ۔

Topiarian : (a) [f. L. 'topiarius'.] خوش تراشی سے متعلق؛ درختوں کی تزئین سے متعلق ۔

Topiarist : (n) خوش تراش؛ گل کار ۔

Topiarius : (a) [L.] خوش تراش؛ گل کار ۔

Topiary : (a) [L. 'topiarius'.] دیکھو Topiarian

Topiary : (n) خوش تراشی؛ جھاڑیوں اور پودوں کو خوشنما شکلوں میں کاٹنے چھانٹنے کا فن؛ درختوں کی تزئین وآرائش کا فن؛ باغبانی؛ گل کاری؛ خوش نما کٹائی ۔

Topic : (a) [Gr. 'topikos'.] (۱) مقامی؛ کسی خاص جگہ سے متعلق ۔ (۲) (طب) جس کا اثر کسی ایک عضو تك محدود ہو ۔

Topic : (n) (۱) رسالات ارسطو ۔ (۲) (جمع) مضمون ؛ مبحث؛ موضوعِ بحث؛ سرفصل ۔ (۳) ضابطہ؛ قاعدہء استدلال ۔ (٤) استدلال کا ایک طریقہ؛ استدلالِ ظنی ۔

Topic method : (n) عنوانی طریقہ ۔

Topical : (a) (۱) مقامی؛ علاقائی؛ کسی جگہ سے متعلق ۔ (۲) (طب) جس کا اثر کسی ایک عضو تك محدود ہو ۔ (۳) اصولی؛ عام موضوع یا مبحث کے متعلق ۔ (٤) مسائلِ حاضرہ کے متعلق؛ مقامی مسائل یا چیزوں کے متعلق ۔

Topical : (n) وہ فلم جو مسائل حاضرہ پر روشنی ڈالتی ہو ۔

Topically : (adv.) (۱) موضوع کے لحاظ سے؛ مقامی حیثیت سے ۔ (۲) مسائلِ حاضرہ کے اعتبار سے ۔

Topknot : (n) (۱) بالوں کا گچھا؛ چوٹی جو چندیا پر ہو ؛ کلغی ۔ (۲) فیتہ وغیرہ جو اس جگہ لگایا جائے ۔ (۳) وہ شخص جو بالوں کا گچھا لگاتا ہے ۔ (٤) یورپ کی مچھلیوں کے نام ۔

Topknotted : (a) کاکل دار؛ بالوں کا گچھا بندھا ہوا ۔

Topless : (a) (۱) بے نوك؛ بے سرا ۔ (۲) (مجازاً) بے انتہا؛ بلند؛ نامحدود؛ عالی ۔ (۳) بغیرصدری کا (کپڑا) ۔

Topman : (n) (۱) (بڑے آرے کے چلانے میں) اوپر کا آرا کش ۔ (۲) مستول چڑھانے والا (جہاز کا ملازم) ۔ (۳) کان کَن ؛ کان کھودنے والا ۔

Topmast : (n) نچلے مستول سے اوپر کا مستول ۔

Topmost : (a) سب سے بلند؛ سب سے اونچا ۔

Topo- : [Gr. 'topo'.] سابقہ بمعنی "جگہ" "محل" "مکان" ۔

Topochemical : (a) مقام کیمیائی ۔

Topochemistry : (n) (کیمیا) مقامی کیمیا ۔

Topographer : (n) [f. Gr. 'topographos'+ -ER.] (۱) کسی مقام کا جغرافیائی مطالعہ کرنےوالا ۔ (۲) نقشہ ساز؛ مقام نگار؛ عالم طبوغرافیہ ۔

Topographic/-al : (a) (۱) جغرافیائی مطالعہ یا نقشہ سازی کے متعلق ۔ (۲) جس میں کسی خطّے کے جغرافیائی حالات کا مطالعہ ہو ۔ (۳) جغرافی؛ طبوغرافی؛ مقامی جغرافیائی ۔

Topographical map : (n) (جغرافیہ)مقامی نقشہ؛ نقشہ خطہ ۔

Topographical tape : (n) (سروے) مقام نگاری کا فیتہ ۔

Topographically : (adv.) نقشے کےلحاظ سے؛ جغرافیائی حالات کے لحاظ سے؛ جغرافی مطالعہ کی رو سے ۔

Topographize : (v) (۱) موضع نگاری کرنا؛ مقام نگاری کرنا؛ نقشے کے لحاظ سےبیان کرنا؛ جغرافی حالات کا بیان کرنا ۔ (۲) مقامی جغرافیہ کی تحقیق کرنا ۔

**Topography** : (n) [late L. 'topographia'.] (۱) جغرافی مطالعہ ؛ نقشہ سازی (کسی خطے کی) ۔ (۲) جغرافیہ؛ جغرافی حالات ؛ جغرافی خصوصیات ۔ (۳) (تشریح) اعضائے بدن کی نقشہ سازی؛ ناحیہٴ عضو نگاری ؛ بیان حصہٴ جسم ۔ (٤) (جغرافیہ) مقام نگاری؛ مقامی جغرافیہ؛ جغرافیہٴ خطہ؛ طبوغرافیہ ۔ (٥) (جغرافیہ) مقامی نقشہ کشی ۔

**Topological psychology** : (n) مقامیاتی نفسیات ۔

**Topologist** : (n) ماہرِ مقامیات

**Topology** : (n) (۱) (جغرافیہ) کسی مقام کا سائنسی مطالعہ؛ علم مقامات؛ مقامیات ۔ (۲) (تشریح) اعضائی تشریح ۔(۳) (ہندسہ) مقامی ہندسہ؛ (ریاضیات) ریاضی کی ایک شاخ ۔

**Toponym** : (n) (۱) (حیاتیات) مقامی نام؛ منطقہ کا نام ۔ (۲) (تشریح) نام حصہٴ جسم ۔

**Toponymic/-al** : (a) مقامی نام سے متعلق ۔

**Toponymy/Toponomy** : (n) (۱) (جغرافیہ) تسمیہٴ مقامات ؛ مقامات کےناموں کا مطالعہ؛ مقامات کے نام ۔ (۲) (تشریح) تسمیہٴ اعضا؛ اعضائے جسم کے ناموں کا مطالعہ؛ اعضا کے نام ۔

**Topophone** : (n) سمتِ صوت نما ۔

**Topotaxis** : (n) (حیاتیات) محرکہٴ رحی؛ مقامِ ترتیب ۔

**Topotype** : (n) (حیوانیات) مقامی قسم ۔

**Topped** : (a) (۱) نوک دار؛ راس دار؛ سرا والا ۔(۲) (درخت) پھننگی والا؛ شاخ بریدہ؛ شاخ کٹا ہوا؛ منڈا (درخت)۔

**Topper** : (n) (۱) سب سے اعلیٰ چیز یا شخص؛ بہتر شخص؛ سب سے اعلیٰ درجہ حاصل کرنے والا؛ ٹاپ کرنے والا ۔ (۲) (بول چال) ٹاپ ہیٹ ۔ (۳) (دکان داری) عمدہ مال (پھل وغیرہ) جو دکھانے کے لئے اوپر رکھا جائے ۔

**Topping** : (n) (۱) کاکل؛ طرہٴ گیسو؛ تاج؛ کلغی؛ پودے کی پھننگ وغیرہ کو تراشنا؛ قد میں لمبا ہونا؛ چوٹی پر پہنچ جانا ۔ (۲) چڑیا کی کلغی (مزاحاً) سر ۔(۳) وہ چیز جو سب سے بلند ہو، سب سے بہتر ہو ۔ (٤) سب سے اونچا طبق؛ پرت ۔(٥) (جمع) (نباتیات) توڑکاٹ؛ درخت کے سرے کو کاٹنا ۔ (٦) (بول چال) دودھ سے دوسری مرتبہ ملائی نکالنا ۔ (۷) (بول چال) سب سے عمدہ بھوسا ۔

**Topping** : (n) (بحری) خم سازی؛ کج سازی ۔

**Topping** : (a) (۱) بلند؛ اوج دار؛ منبع؛ سردار ۔(۲) عالی مرتبہ؛ درجہ اول کا؛ ممتاز؛ بہت خوب؛ دل پسند؛ نہایت عمدہ؛ بڑے لُطف کا ۔(۳) باشکوہ؛ زیبا؛ لطیف؛ دلاور ؛ دلیر ؛ جری ؛ بیباک ۔ (٤) مغرور؛ لاف زن؛ بات بنانے والا؛ پرمدعا؛ پرلاف وگزاف ۔(٥) آگے کو نکلا ہوا ۔

**Topping-lift** : (n) وہ رسّی جو مستول کے نچلے سرے سے بادبان کے نیچے کی بَلّی تک ہوتی ہے ۔

**Toppingly** : (adv.) ممتاز طور پر؛ عمدہ طریقے سے؛ بیباکی سے؛ لاف زنی کے ساتھ ؛ نہایت خوبی سے؛ نہایت اعلیٰ طور پر ۔

**Toppingness** : (n) (۱) بلندی ؛ سرداری ۔(۲) عمدگی ؛ دل پسندی؛ عالی مرتبت ۔ (۳) زیبائش؛ لطافت؛ بیباکی؛ دلیری ۔ (٤) لاف زنی؛ پرلاف وگزاف ہونا ۔

**Topple** : (v) (۱) ڈگمگا کر گرنا؛ گرپڑنا؛ قلابازی کھانا ۔ (۲) گرادینا؛ پھینک دینا؛ الٹ دینا؛ الٹ کر گرادینا ۔ (۳) آگے کو نکالنا؛ سرانکالنا؛ نوک دار بنانا ۔

**Topsail** : (n) (۱) چَوکور بادبان جو نچلے بادبان سے اوپر ہوتا ہے ۔(۲) بالا ترین بادبان ۔

**Topside** : (n) (۱) کسی چیز کا اوپری حصہ ۔(۲) (جہازسازی) جہاز کا اوپری حصہ؛ حصہ بالائےآب؛ جہاز کا وہ حصہ جو سطح آب سے اوپر ہو ۔

**Topside** : (adv.) سرے پر؛ سب سے اوپر ۔

**Topsill** : (n) (تعمیرات) داسا؛ سَردَل ۔

**Topsman** : (n) (۱) (بول چال اور عامیانہ) رئیس؛ ناظر ؛ ضابط ؛ تعلقداروں کا کارندہ ۔ (۲) چوبدار ۔ (۳) (عام) جلاّد ۔

**Topsy turvification** : (n) (مزاحاً) الٹ پلٹ کرنا یا کیا جانا؛ افراتفری۔

Topsy turvify : (v) (مزاحاً) الٹ پلٹ کردینا؛ درہم برہم کردینا۔

Topsy-turvily : (adv.) الٹ پلٹ کر؛ درہم برہم طور پر؛ افراتفری کے ساتھ۔

Topsy-turviness : (n) آشفتگی؛ بہم ریختگی؛ افراتفری؛ گڑبڑی۔

Topsy-turvy/-turvey : (adv.) الٹا؛ اوندھا؛ افراتفری کے ساتھ؛ گڑبڑی کے طور پر ؛ الٹ پلٹ کے طور پر؛ واژگونہ؛ واژگون؛ نیچے اوپر۔

Topsy-turvy : (a) اُلٹ پلٹ ؛ درہم برہم؛ ابتر ؛ الٹا؛ اوندھا؛ اوپر نیچے کیا ہوا۔

Topsy-turvy : (n) گڑبڑی؛ افراتفری؛ ابتری؛ الٹا پلٹا ہونا؛ آشفتگی؛ اغتشاش۔

Topsy-turvy : (v) درہم برہم کرنا؛ اُلٹ پلٹ کردینا؛ اوندھا کردینا؛ (مجازاً) الٹ دینا؛ کایا پلٹ کردینا۔

Topsy-turvydom : (n) (مزاحاً) طوفان بے تمیزی؛ افراتفری۔

Toque : (n) [It. 'tocca'.] (۱) (تاریخ) ایک قسم کی چھوٹی گول ٹوپی؛ خصوصاً عورتوں کی ۔ (۲) بانٹ؛ بے چھجے کی ٹوپی جو ڈوریوں سے کھلتی اور بند ہوتی ہے ۔ (۳) ایک قسم کا بندر جس کے سر کے بال ٹوپی کی طرح معلوم ہوتے ہیں۔

Toque monkey : (n) (سری لنکا کا) ایک قسم کا بندر؛ بانٹ بندر۔

Tor : (n) [Gael. 'to 'rr'.] قُلّہ؛ پہاڑی؛ پہاڑی کی چوٹی، خصوصاً علاقہ ڈارٹ مور میں۔

-tor : (لاحقہ) علامت فاعلی جیسے Narrator اور doctor میں۔

Tor ouzel : (n) ایک پرند جو blackbird سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Torah : (n) [Heb. 'torah'.] (دینیات) تورات؛ توریت ؛ انجیل مقدّس کے عہد قدیم کی پانچ کتابیں جو شرع موسوی کی حامل ہیں؛ موسوی قانون۔

Torbanite : (n) [f. 'Torbane'.] (معدنیات) گہرے بھورے رنگ کا Shale ( Shale سلیٹ سے مشابہ ایک قسم کا نرم پتھر ہے جس کے آسانی سے باریک پرت ہوجاتے ہیں)۔

Torbernite : (n) [G. 'torbernit'.] (معدنیات) یورینیم اورتانبے کا فاسفیٹ۔

Torch : (n) [OFr. 'torche'.] (۱) ٹارچ؛ مشعل ۔ (۲) (مجازاً) آتش زدگی؛ آگ ۔ (۳) ایک سرخ پھول کا نام؛ (جمع) ایک قسم کی بڑی بوٹی جس کی پتّیاں نرم روئیں دار اور پھول زرد رنگ کے ہوتے ہیں۔

Electric torch : برقی ٹارچ۔

To carry a torch : والہانہ محبّت ہونا۔

To hand on the torch : علوم وفنون کو زندہ رکھنا اور آئندہ نسل کے سپرد کرجانا۔

Torch : (v) ٹارچ دکھانا؛ مشعل دکھانا۔

Torch-bearer : (n) ٹارچ رکھنے والا۔

Torch-fishing : (n) ٹارچ کی روشنی سے رات میں مچھلی کا شکار کرنا۔

Torch-light : (n) (۱) ٹارچ کی روشنی؛ تنویرِ مشعل۔ (۲) وہ وقت جب ٹارچ جلائی جاتی ہے؛ شام (کا وقت)؛ تاریکی کا وقت۔

Torch-lily : (n) (نباتیات) سرشگافہ؛ نغوفیا؛ ایک قسم کا پھول ؛ دیکھو Red-hot pocer ۔

Torch of Hymen : (n) (نفسیات) جذبۂ عشق۔

Torch-race : (n) مشعل دوڑ؛ قدیم یونانی مقابلہ جس میں کئی ٹولیوں کے آدمی تھوڑے تھوڑے فاصلے پر کھڑے ہوجاتےہیں، ہرٹولی کاایک ایک آدمی آگے مشعل لے کر دوڑتا ہے اورمرحلے پر پہنچ کر اپنے ساتھی کو مشعل دے کر روانہ کردیتا تھا۔

Torch-singer : (n) مشہور جذباتی نغمۂ محبت گانے والا۔

Torch-song : (n) (امریکا) مشہور جذباتی نغمۂ محبت۔

Torch-thistle : (n) (نباتیات) صَبّاریہ۔

Torch-wood : (n) (۱) رال صفت لکڑی جس کی مشعل بنتی ہے ۔ (۲) Amyris جنس کا درخت ۔ (۳) Cactus کی ایک قسم۔

Torchon : (n) [Fr.] تصویر بنانے کا کاغذ۔

**Torchon board : (n)** تختہ جس پر یہ کاغذ منڈھا ہو ۔

**Torchon lace : (n)** ایک قسم کی موٹی لیس جو کسانوں کی عورتیں بناتی ہیں ۔

**Torchon mat : (n)** چوکھٹے میں لگی ہوئی تصویر کا کھردرا سنہرا حاشیہ ۔

**Torchon paper : (n)** ایک قسم کا کھردرا کاغذ جس پر مصور آبی تصویر بناتے ہیں ۔

**Torcular : (n) [L.]** (تشریح،جراحی) شریان بند؛ شریان روک؛ ایک آلہ جس میں پیچ کسنے سے شریانوں کا خون بہنا موقوف ہو جاتا ہے ۔

**Torcular : (a)** شریان بند سے متعلق ۔

**Tore : (n) [L. 'torus'.]** (۱) (تعمیرات) ابھرا ہوا گول آرائشی حاشیہ جو کرسیء ستون کے گرد بنا ہوتا ہے؛ ہلالی گُولا؛ تور ۔ (۲) (ہندسہ) مجسم مخروطی؛ تور ۔

**Tore :** دیکھو Tear

**Toreador : (n) [Sp. f. 'torear'.]** ہسپانیہ کا پہلوان جو گھوڑے پر سوار سانڈ سے لڑتا ہے؛ توراڈور ۔

**Torero : (n) [Sp.]** ہسپانوی پہلوان جو زمین میں سانڈ سے لڑتا ہے ۔

**Toreutic : (a) [Gr. 'toreutikos'.]** منبت کاری کا؛ کندہ کاری سے متعلق؛ سادہ کاری کا؛ دھات پر کھدے ہوئے یا اُبھرے ہوئے نقش ونگار کا ۔

**Toreutic : (n)** (خصوصاً جمع) منبت کاری؛ کندہ کاری؛ دھات پرکھدے ہوئے یا ابھرے ہوئے نقش ونگار ۔

**Toreutic art : (n)** منبت کاری ؛ کندہ کاری ۔

**Torfaceous : (a)** (نباتیات) ثرفی؛ دلدلی ۔

**Torgoch : (n) [Welsh, f. tor+coch.]** سرخ شکم ماہی؛ ایک قسم کی ٹراؤٹ مچھلی جس کا پیٹ سرخ ہوتا ہے ۔

**Toric : (a)** (ریاضیات) ہلالی؛ توری ۔

**Toric lens : (n)** (بصریات) توری عدسہ ۔

**Torii/Tori/Torij : (n)** (جاپان) شنتو مندر کا خاص وضع کا پھاٹک ۔

**Torment : (n) [L. 'tormentum'.]** (۱) (نفسیات) اذیت؛ سوہان روح؛ عذابِ جان؛ زجر؛ عذاب؛ عذابِ جہنّم؛ آزار؛ زحمت ۔ (۲) شدید جسمانی یا روحانی تکلیف ؛ اذیت ؛ کرب ۔ (۳) وہ چیز جو اذیّت کا باعث ہو؛ موجبِ عذاب ۔ (٤) اذیّت دینے کا آلہ ۔ (٥) اس شخص کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے جو اذیّت میں مبتلا ہو ۔

This child is a positive torment : یہ لڑکا تو عذابِ جان ہو گیا ہے۔

**Torment : (v) [OFr. 'tor-tourmenter'.]** (۱) سخت اذیّت دینا؛ شدید تکلیف کا باعث ہونا؛ عذاب جان ہوجانا؛ ناک میں دم کردینا ۔ (۲) عذاب دینا؛ کرب میں مبتلا کردینا؛ اذیّت میں گرفتار کردینا؛ تکلیف دینا؛ دق کرنا؛ پریشان کرنا ۔ (۳) (مجازاً) مسخ کرنا؛ شکل بگاڑنا؛ حلیہ بگاڑنا؛ غلط بیان کرنا (مفہوم وغیرہ) ۔

**Tormentil : (n) [med. L. 'tormentilla'.]** گل پنج انگشت کی ایک قسم؛ ایک بوٹی جس کے پھول زرد ہوتے ہیں اور جس کی جڑ سخت قابض دوا کے طور پر استعمال ہوتی ہے ۔

**Tormenting : (a)** اذیّت دینے والا؛ عذاب دہندہ؛ موجبِ تصدیعِ خاطر؛ موجب اذیت؛ وہ جو کرب میں مبتلا کرتا ہے؛ تکلیف دہ ۔

**Tormentingly : (adv.)** سخت تکلیف دہ طریقے سے ۔

**Tormentingness : (n)** موجبِ اذیّت ہونا؛ عذاب دہندہ ہونا ۔

**Tormentor : (n) [AFr. 'torment(e)our'.]** (۱) موذی؛ اذیّت دینے والا (شخص یا چیز)؛ جلاّد ۔ (۲) بڑا کانٹا جس سے جہاز پر دیگ سے گوشت نکالتے ہیں ۔ (۳) (سنیما) آوازگیر؛ ثارمنثر ۔ (٤) (زراعت) دندانہ دار سہاگا؛ دندانے دار سراون جس میں پہیّے لگے ہوتے ہیں ۔

**Tormentress : (n) [AFr. 'tormenteresse'.]** اذّیت دینے والی ؛ کرب میں مبتلا کرنے والی ۔

**Tormina : (n) [L.]** (طب) قولنج؛ قولنج امعاء ۔

**Torminal : (a)** قولنج کا یا اس سے متعلق ۔

**Torn : (pa. pple.)** Tear فعل کا ماضی ۔

**Tornada : (n) [Prov., f. pa. pple. of 'tornor'.]** ایک قسم کی فرانسیسی نظم کا مثلثی آخری بَند ۔

Tornadic : (a) طوفانی؛ عاصفہ سے متعلق؛ آندھی کا سا ۔

Tornado : (n) [Sp. 'tronado'.] (۱) (موسمیات) عاصفہ : جھکڑ : گردباد؛ بگولا؛ طوفان پیچاں ۔ (۲) زور کی آندھی جو تھوڑی سی دیر چلتی ھے (مغربی افریقہ میں برسات کے آخر میں اور شروع میں اور شمالی امریکا میں اپریل سے جولائی تک چلتی ھے)؛ (جمع) طوفان افریقہ؛ تارنیڈو ۔ (۳) طوفان؛ طوفانِ بادوباراں ۔ (٤) بوچھار (نعرہ ہائے تحسین وتنفریں یا پھینک کر مارنے کی چیزوں کی)۔

Tornal : (a) کیڑوں کے بال سے متعلق ۔

Tornaria : (n) [L. 'tornus'.] (حیوانیات) پھرکیہ ۔

Tornus : [L.] (حشریات) حشرہ کے ڈینے (بال) کا زاویہ خارجہ ۔

Toroid : (a) ریاضیات) مخروطی نما؛ ثورنما؛ ثور ۔

Toroidal : (a) مخروطی؛ ثوری ۔

Toroidal surface : (n) (بصریات) سطح ثوری ۔

Toroidal winding : (n) (برقیات) حلقوی پیست؛ چھلاً؛ پیچہ ۔

Torose/Torous : (a) [L. 'torosus'.] (۱) (حیاتیات) آمالیا؛ گومڑےدار؛ توریہ ۔ (۲) (نباتیات) استوانی شکل کا جس میں جابجا گومڑے پڑے ہوں؛ گومڑے دار ۔ (۳) (حیوانیات) گومڑے دار؛ گومڑی دار ۔

Torpedo : (n) [L.] (۱) تارپیڈو مچھلی(جو اپنی برقی قوت سے شکار کو بے حس کر کے ماردیتی ھے)؛ رعّاد ( ماہی ) ۔ (۲) ایک قسم کی سرنگ ۔ (۳) (فوج) اژدر؛ تارپیڈو؛ منجنیق ۔ (٤) ایک قسم کا پھٹنے والا گولا ۔ (٥) تارپیڈو؛ سگار کی شکل کی پھٹنے والی چیز جو پانی کے اندر جاکر جہاز میں لگتی ھے اور پھٹ کر اُسے اُڑا دیتی ھے ۔ (٦) تارپیڈو کی شکل کی موٹرکار ۔ (۷) (مجازاً) بے حس کردینے والا اثر ۔ (۸) دیکھو Fog-signal ۔ (۹) تیل کے کنویں میں کارتوس کا پھٹنا (بہاؤ کو تیز کرنے کے لئے)۔

Aerial torpedo : ہوائی تارپیڈو(جو ہوائی جہاز سے پھینکی جاتی ھے)۔

Torpedo : (v) (۱) تارپیڈوسے حملہ کرنا؛ تارپیڈو سے برباد کرنا ؛ تارپیڈو مارنا ؛ تارپیڈو سے اڑانا ۔ (۲) (مجازاً) (کسی تحریک یا ادارے کو) برباد کردینا؛ بے کار کردینا ۔ (۳) (تیل کے کنویں میں) تارپیڈو کا پھٹنا (تاکہ بہاؤ تیز ہوجائے)۔

Torpedo-anchor : (n) تار پیڈولنگر ۔

Torpedo-beard : (n) نوک دار داڑھی؛ چُگّی داڑھی ۔

Torpedo boat : (n) (فوج) اژدر افگن جہاز؛ تارپیڈوکشتی ؛ چھوٹی دخانی تیزرو کشتی جس میں سے تارپیڈو مارتے ہیں۔

Torpedo boat catcher : (n) جہاز جو تارپیڈو کشتیوں کو گرفتار کرتا ھے؛ تارپیڈوگیر ۔

Torpedo boat destroyer : (n) چھوٹی تیز رو کشتی جس سے تارپیڈو کشتیاں گرفتار کرتے ہیں؛ یا تارپیڈو مارتے ہیں۔

Torpedo-body : (n) تارپیڈونما کار ۔

Torpedo-boom : (n) تارپیڈو بَلّی (جس سے جہاز کا مستول وغیرہ بنایا جاتا ھے)۔

Torpedo catcher/-gun boat : (n) دیکھو Torpedo boat catcher

Torpedo destroyer : (n) دیکھو Torpedo boat destroyer

Torpedo gun : (n) (۱) اژدر انداز؛ تارپیڈو نلکی ۔ (۲) دیکھو Torpedo-tube ۔

Torpedo-net : (n) تارپیڈو جال جو تارپیڈو یا تارپیڈو کشتیوں سے بچنے کے لئے جہاز کے گرد لگا دیا جاتا ھے ۔

Torpedo-ram : (n) تارپیڈونلکی کے ساتھ (جہاز کی) پھالی (جس سے دشمن کے جہاز کو پھوڑنے کا کام لیتے ہیں)۔

Torpedo-spar : (n) تارپیڈو بلی جو تارپیڈو کشتی میں لگا ہوتا ھے ۔

Torpedo-tube : (n) اژدرانداز؛ تارپیڈو نلکی ، جس میں رکھ کر تارپیڈو مارتے ہیں ۔

Torpescence : (n) (حیوانیات) بےحرکتی؛ سستی؛ بےحالی ۔

Torpescent : (a) سُست؛ بے حال؛ بے حرکت ۔

Torpid : (a) [L. 'torpidus'.] (۱) خوابیدہ؛ سویا ہوا؛ سُست : بے حال؛ بےحس؛ سُنّ ۔ (۲) (طب) سست؛ بےحس ۔ (۳) بے حس وحرکت (اس جانور کے لئے آتا ھے جو جاڑے بھر بے حس وحرکت پڑا رہتا ھے) ۔ (٤) سست؛ مٹھا؛ مجہول؛ بےحِس؛ آرام طلب؛ کاہل الوجود؛ بےشغل ۔

Torpid : (n) (۱) (جمع) کشتیوں کی دوڑ جو آکسفورڈ کے کالجوں کے دوسرے نمبر کے کھویّوں میں ایسٹر سے پہلے تعطیل کے زمانے میں ھوتی ھے ۔ (۲) کشتی جو اس دوڑ میں شامل ھو ۔

Torpidity : (n) (۱) سستی؛ کاہلی؛ بے حسی؛ بے حالی ۔ (۲) (طب) خدر؛ سن ھوجانا ۔ (۳) (حیوانیات) بےحسی ۔

Torpidly : (adv.) سستی سے؛ کاہلی کے ساتھ ۔

Torpidness : (n) دیکھو Torpidity

Torpitude : (n) (شاذ) بےحسی؛ سستی ۔

Torpor : (n) [L. f. 'torpere'.] (۱) (طب) تخدر؛ خدر؛ رخوت ۔ (۲) بے حسی؛ بےحرکتی؛ سستی کی حالت؛ کاہلی ۔

Torporific : (a) [f. L. 'torporem'-+- FIC.] سُستی آور؛ سُستی یا کاہلی پیدا کرنے والی؛ (مجازاً) مدھوش کردینے والی (چیز)؛ مخدر؛ بےحسی آور ۔

Torquate : (a) [L. 'torquatus'.] (حیوانیات) طوق دار؛ طوقی؛ کنٹھےدار (پرند جس کی گردن میں خاص رنگ یا خاص قسم کا حلقہ ھو) ۔

Torquated : (a) (۱) طوق پہنے ھوئے؛ طوق نما؛ مالا جیسا ۔ (۲) طوق دار ۔

Torque/Torc : (n) [L. 'torques'.] (۱) پھرایا جا سکنے والا طوق یا مالا (جو قدیم گال (Gaul) قوم میں پہنی جاتی تھی) ۔ (۲) (میکانیات) ٹارک؛ پیچہ؛ مروڑ ۔

Torque : (n) [f. L. 'torquere'.] (طبیعیات) قوت پیچہ؛ وہ قوت جس سے کوئی چیز مروڑی جاتی ھے ۔

Torque ball : (n) وہ گولہ جو گھمایا جاسکے ۔

Torqued : (a) [L. 'torqere'.] مروڑا ھوا؛ پیچیدہ؛ پیچ دیا ھوا؛ گشتاوری؛ (نقابت) حرف S کی طرح موڑا ھوا ۔

Torquemeter : (n) (طبیعیات) ٹارک پیما؛ پیچہ پیما ۔

Torques : (n) [L. f. 'torquere'.] (۱) مروڑی دار طوق یا مالا ۔ (۲) (حیوانیات) گلوبند؛ جانور کے گردن کے اوپر انگوٹھی نما گول نشان (جو بال یا پر وغیرہ سے بن جاتا ھے) ۔

Torr : (۱) (طبیعیات) بادپیمائی کی اکائی ۔ (۲) Torricell کا مخفف ۔

Torrefaction : (n) [f. L. 'torrefacere'.] (۱) سُکھانے اور بھوننے کا عمل؛ سکھانا یا سُکھایا جانا؛ بریاں کرنا یا ھونا؛ خشک سازی ۔ (۲) (کیمیا) خشکاؤ : (کیمیا) اختراق؛ اختراق دھات ۔

Torrefy : (v) [Fr. 'torrefrer'.] (کچی دھات یادواؤں کو) سکھانا؛ بھوننا؛ خشک کرنا ۔

Torrent : (n) (۱) (جغرافیہ) سیل؛ تیزدھارا؛ سیلاب؛ پہاڑی جھرنا ۔ (۲) تیز بہنے والی ندی؛ نشیب میں تیزی سے گرنے والی ندی ۔ (۳) (مجازاً) بوچھار (گالیوں، سوالوں کی)؛ پرجوش الفاظ وغیرہ ۔ (٤) تیزجھرنا؛ تیز بارش کی بوچھار؛ سیلاب؛ طوفان (غم والم کا) ۔

Torrent : (a) سیل کی طرح تیز بہنے والا؛ سیل مانند ۔

Torrential : (a) (۱) سیلاب مانند؛ سیل آور؛ سیلاب کا سا؛ تیز بہنے والا ؛ تند و پُرشور؛ بہت زور کا ۔ (۲) (مجازاً) سیل کی طرح لبریز؛ بھرا ھوا ۔

Torrentially : (adv.) سیلاب کی طرح؛ تیزی اور تندی سے؛ بہت زور شور سے ۔

Torrenticole : (n) (حیوانیات) سیل باش ۔

Torricelli : (n) (تاریخ) ٹاری سلی (ایک اطالوی عالم طبیعیات و ریاضی داں) ۔

Torricellian : (a) [f. name of Torricelli'.] ٹاری سلی کا یا اس سے متعلق ۔

Torricellian experiment : (n) (سنہء ۱٦٤۳ میں ٹاری سلی نے ایک تجربہ کیا) ٹاری سلی کا تجربہ جس نے ایک نلکی میں پارہ بھرکر ھوا کا دباؤ دریافت کیا تھا؛ اسی کی بنا پر مقیاس الہوا یا بادپیما ایجاد ھوا ۔

Torricellian tube : (n) (طبیعیات) باد پیما ٹاری سلی؛ ٹاری سلی نلکی ۔

Torricellian vacuum : (n) (طبیعیات) خلائے ثاری سلی ۔

Torrid : (a) [L. 'torridus'.] زیادہ گرم؛ حارّ؛ محترق؛ جلادینے والا؛ سوزاں ۔

Torrid zone : (n) (جغرافیہ) منطقہ حارہ؛ خطوط جدی اور سرطان کے درمیان کی سرزمین ۔

Torridity : (n) (طبیعیات) گرمی؛ سوزندگی؛ جلادینے کی حالت؛ حدت؛ سخت گرم ہونا ۔

Torridly : (adv.) حدت کے ساتھ؛ سخت گرمی کے طور پر ۔

Torridness : (n) دیکھو Torridity

Torrify : (v) Torrefy کا متبادل ۔

Torsal : (n) (۱) داسا؛ لکڑی وغیرہ کا ٹکڑا جسے دیوار پر رکھ کر بان ڈالتے ہیں ۔ (۲) بل دار یا مروڑی دار آرائشی کام ۔

Torse : (n) (tois) [Fr. 'torse'.] (نقابت) اینٹھا ہوا فیتہ جس سےخود کو طغرے سے ملایاجاتا ہے ۔

Torse : (n) [It. 'torso'.] (۱) (تشریح) بدن؛ دھڑ ۔(۲) دیکھو Torso ۔

Torse : (n) [f. med. L. 'torsus'.] (ہندسہ) ترقی پذیر سطح ۔

Torsibility : (n) مروڑ پذیری ۔

Torsile : (a) [f. L. 'tors - +-IL'] پیچیدہ؛ تابدار؛ مروڑا ہوا ۔

Torsiograph : (n) (انجینیئرنگ) مروڑی ارتعاش نگار؛ مروڑنگار ۔

Torsion : (n) [late L. 'torsionem'.] (۱) (میکانیات) مروڑ؛ قوت مروڑ ۔ (۲) (حیوانیات، نباتیات) مروڑ؛ مروڑی دار ہونا ۔ (۳) بٹائی؛ بٹنا یا بٹاجانا؛ مروڑا جانا؛ انقباض پیچی ۔ (٤) (طب، جراحی) عمل جراحی کےبعد شریانوں کے سروں کو موڑنا تاکہ خون بند ہوجائے؛ تفتیل ۔

Angle of torsion : (۱) زاویہ پیچ خوردگی؛ وہ زاویہ جو سلاخ کے ایک سرے کے مروڑنے سے بنتا ہے جبکہ دوسرا سرا متحرک نہیں ہوتا ۔ (۲) (ہندسہ) خفیف ترین زاویہ جو ایک دوسرے کو چھوتی ہوئی پیچیدہ خموں کی سطحوں سے بنتا ہے ۔

Balance of torsion : (۱) (طبیعیات) مروڑی ترازو ۔ (۲) دیکھو Torsion -balance ۔

Torsion-balance : (n) (طبیعیات) مروڑی ترازو؛ مروڑ کانٹا جس میں تاریک بل دار تار کے ذریعے برقی قوتوں وغیرہ کا باریک فرق ناپا جاتا ہے ۔

Torsion-curve : (n) مروڑی خَم؛ وہ خَم جو مروڑ کی وجہ سے ہو ۔

Torsion-galvanometer : (n) (برقیات) مروڑی رَو پیما ۔

Torsional : (a) بل یا مروڑ کا؛ مروڑی ۔

Torsional Hysteresis : (n) (میکانیات) مروڑ پسماندگی ۔

Torsional pendulum : (n) (گھڑی سازی) مروڑی پنڈولم ۔

Torsional vibration : (n) (میکانیات) مروڑی اِرتعاش ۔

Torsionally : (adv.) بل یا مروڑ دے کر ۔

Torsionless : (a) بےمروڑ؛ بے بَل کا ۔

Torsive : (a) مروڑی دار؛ بَل دار ۔

Torsk : (n) [Norw. 'torsk, tosk.'] کاڈ مچھلی کی ایک قسم ۔

Torso : (n) [L. 'thyrsus'.] (۱) (تشریح) بدن؛ دھڑ ۔ (۲) (آرٹ) بدنِ مجسمہ؛ مجسمے کا دھڑ (سر اور ہاتھ پاؤں سے الگ) ۔ (۳) (مجازاً) ادھورا کام؛ نامکمل چیز؛ کٹا ہوا حصہ یا ٹکڑا؛ ناقص کام؛ ابتر کام ۔

Tort : (n) [med. L. 'tortum'.] (انگریزی قانون) ثارت؛ خطا؛ دیوانی ہرجانہ؛ وہ ہرجہ جس سے کسی کو نقصان پہنچے اور جس کا ہرجانہ دیوانی میں مل سکے ۔

Torta : (n) [late L. 'torta'.] (معدنیات) دھات کے بڑے مسطح گول انباروں میں سے ایک؛ سنگ نقرہ ۔

Torteau [Fr.] (نقابت) سرخ رنگ کا گول تمغا ۔

Tortfeasor : (n) [OFr.] (قانون) گناہ گار؛ خطاکار؛ تجاوزکار؛ مداخلتِ بےجا کرنے والا ۔

Torticollis : (n) [mod. L. f. -L. 'tortus'.] (طب) صعر ؛ انعطاف گرد ن؛ گردن سیخی؛ وجع مفاصل سے گردن کے عضلات کا اینٹھ جانا ۔

Torticone : (n) (حیوانیات) مروڑی صدف؛ مروڑی مخروط ۔

Tortile : (a) [L. 'tortilis'.] (شاذ) (۱) (نباتیات)پیچیدہ؛ بل دار؛ کنڈلی دار؛ بل کھایا ہوا؛ مڑا ہوا؛ خمیدہ ۔ (۲) مرغولہ دار؛ کنڈلی دار ۔

Tortilis : (n) (نباتیات) کنڈلی گیر ۔

Tortility : (n) خمیدگی؛ مرغولہ دار ہونا؛ کنڈل؛ پیچیدگی ۔

Tortilla : (n) [Sp. dim of 'torta.'] (میکسیکو میں) مکئی کا کیک؛ مکئی کی روٹی ۔

Tortious : (a) [Anglo - Fr. 'torcious'.] (قانون) مجرمانہ؛ خطایانہ۔

Tortiously : (adv.) مجرمانہ طور پر ۔

Tortive : (a) [L. 'tortivus'.] (شاذ) پیچیدہ؛ مڑا ہوا ؛ خمیدہ ۔

Tortoise : (n) [Fr. 'tortue'.] (۱) (حیوانیات) کچھوا ؛ سنگ پشت ۔ (۲) کنکھنا کچھوا ۔ (۳) (قدیم روما) صف بندی جس میں سپاہی ڈھال سے ڈھال ملاکر دیوار سی بنا لیتے تھے ۔ (٤) کچھوے کی شکل؛ کچھوے کا نقشہ جو حرکت کی کمی کو دکھانے کے لئے بنایا گیا ہو ۔ (٥) بہت سست آدمی کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے؛ سست آدمی؛ کاہل شخص ۔

Tortoise-beetle : (n) کچھوا نما بھونرا ۔

Tortoise-lyre : (n) پوست کچھوا سے بنی ہوئی ایک قسم کی بربط۔

Tortoise-plant : (n) جنوبی افریقہ کا ایک قسم کا پودا ۔

Tortoise-shell : (n) (۱) (حیوانیات) پوست سنگ پشت ؛ بعض کچھووں کا رنگ برنگ کا چتی دار خول جس کی کنگھیاں وغیرہ بنتی ہیں ۔ (۲) (حیوانیات) دھاری دار تیتری۔

Tortoise-shell : (a) پوستِ سنگ پُشت سے بنی ہوئی ۔

Tortoise-shell butterfly : (n) سیاہ اور زرد چتّیوں کی تتلی؛ دھاری دار تیتری۔

Tortoise-shell cat : (n) دھاری دار بلّی؛ سیاہ اور زرد چتّیوں کی بلّی ۔

Tortoise turtle : (n) ایک قسم کا کچھوا ۔

Tortricid : (a) [f. mod. L. 'Tortricidae'.] (۱) ایک قسم کے پرند سے متعلق ۔ (۲) Tortrix (ایک قسم کا سانپ) کی جنس سے متعلق ۔

Tortricid: (n) Tortrix کی قسم کی ایک جنس ۔

Tortrix : (n) [mod. L.] (۱) ایک قسم کا کیڑا ۔ (۲) (حیوانیات) مارپیچی؛ ایک قسم کا سانپ ۔

Tortuosity : (n) [L. 'tortuositas'.] لہردار ہونا؛ پیچیدگی ؛ پیچ دار ہونا ۔

Tortuous : (a) [L. 'tortuosus'.] (۱) پیچ درپیچ ؛ بل سے بھرا ہوا ؛ پیچ و خم دار ؛ کَج ؛ مروڑی دار ۔ (۲) (ہندسہ) غیر مستقیم ۔ (۳) (مجازاً) (پالیسی وغیرہ) پیچ دار؛ چکر کی؛ فریب آمیز؛ کائیاں پن کی؛ نادرست؛ غیر صحیح؛ اُریب؛ کَج ۔

Tortuously : (adv.) پیچ در پیچ طریقے سے؛ کائیاں پن سے؛ فریب آمیز طریقے سے ۔

Tortuousness : (n) پیچیدگی؛ پیچ دار ہونا؛ فریب آمیز ہونا ۔

Torturable : (a) قابلِ تعذیب؛ اذیت کے لائق ۔

Torture : (n) [L. 'tortura'.] (۱) تارچر؛ تعذیب؛ سخت جسمانی اذیت جو کوئی بات قبول کرانے کے لئے دی جاتی ہے ۔ (۲) شدید جسمانی یا روحانی اذیت؛ کرب ۔ (۳) شکنجہ؛ عذاب؛ زجر؛ عدالتی سزا ۔ (٤) باعثِ کرب؛ باعثِ اذیّت ۔ (٥) (مجازاً) سخت دباؤ؛ شدید عمل؛ سخت آزمائش؛ امتحان؛ اختبار ۔

Instruments of torture : آلاتِ تعذیب ۔

To put to (the) torture : تعذیب دینا؛ سخت اذیت میں مبتلا کرنا ۔

Torture : (v) [f. prec.] (۱) تعذیب دینا؛ سخت اذیت پہنچانا؛ کرب میں مبتلاکرنا؛ جسمانی یا روحانی عذاب میں مبتلا کرنا ۔ (۲) توڑ مروڑ دینا؛ کھینچ تان کر کچھ کا کچھ بنا دینا (عبارت، الفاظ وغیرہ یا ان کے معنی کو) ۔ (۳) سزا دینا؛ ستانا؛ بہت زیادہ پریشان کرنا ۔ (٤) (مجازاً) غلط ظاہر کرنا؛ غلط بیان کرنا (مطلب وغیرہ) ۔

Torturer : (n) معذب؛ تعذیب دینے والا؛ اذیّت پہنچانے والا؛ کرب میں مبتلا کرنے والا ۔

Torturingly : (adv.) تعذیب کے ساتھ؛ سخت اذیت دہ طریقے سے؛ کرب میں مبتلا کرتے ہوئے ۔

Torturous : (a) [OFr. 'tortureus'.] پُرتعذیب؛ اذیت دہ؛ تعذیبی؛ زجردار؛ کرب سے بھرا ہوا ۔

Torula : (n) [mod. L. dim. of TORUS.] (۱) (نباتیات) طبیق؛ سربرک؛ گومڑک ۔ (۲) کُکُرمتّے یا کھمبی کی ایک قسم جو خمیر کی طرح ہوتی ہے؛ فطر سیاہ؛ فطرخمیر نما ۔ (۳) (جراثیم) تورولا؛ نظام مدوّر جراثیم؛ مدوّر جراثیم کا سلسلہ ۔ (٤) چھوٹی کرسی (پھول کی)۔

Toruliform : (a) سلسلہ جراثیم کی شکل کا؛ مالاجیسی؛ تسبیح نما ۔

Torulose/Torulous : (a) (نباتیات) طوق نما؛ مروڑیاں دار؛ (حیوانیات) تورینہ دار ۔

Torulosis : (n) (طب) تورولازدگی؛ مریض تورولا ۔

Torulus : (n) (حیوانیات) تورینہ ۔

Torus [L.] (۱) (تعمیرات) نیم مدور حاشیہ؛ ہلالی گولا؛ تور؛ خصوصاً ستون کی کرسی کا سب سے نچلا حصہ ۔ (۲) پھول کی کرسی؛ ڈنڈی کا وہ حصہ جہاں سے پھول اگتا ہے ۔ (۳) (تشریح) عضلات وغیرہ کا ابھرا ہوا حصہ؛ کسی عضو کا آگے نکلا ہوا حصہ ؛ لوزہ ؛ ورمہ؛ مچھلی ۔ (۵) (ہندسہ) تور ۔

Torus Palatinus : (n) (تشریح) ورمہء حنکی ۔

Tory : (n) [Anglicozed spelling of Irish 'toraidhe'.] (۱) ٹوری؛ انگلستان کی قدیم (سترھویں صدی عیسوی میں) سیاسی پارٹی کا رکن جو موجودہ قدامت پسند (Conservative) پارٹی کی پیشرو تھی ۔ (۲) (امریکا ) شاہ پرست ۔

Tory : (a) ٹوری کا یا اس سے متعلق ۔

Tory Democracy : (n) ٹوری ڈیمو کریسی؛ قدامت پرست جمہوریت؛ وہ جمہوریت جو قدامت پرستی کے ماتحت ہو ۔

Tory Democrat : (n) ٹوری ڈیموکریٹ؛ وہ قدامت پرست جو جمہوریت کی طرف مائل ہو ۔

Toryish : (a) ٹوری ڈیموکریسی سے متعلق ۔

Toryism : (n) ٹوری پارٹی کا اصول؛ قدامت پرستی؛ ٹوری پارٹی کا طریقہ کار ۔

Tosca : (n) [Sp. fem. of. 'tosco'.] ایک قسم کا ملائم گہرے بھورے رنگ کا چونا پتھر ۔

Tosh : (n) [Perh. back-formation from next.] (۱) (عام) فضول باتیں؛ مہمل گفتگو؛ بےمعنی کلام ۔ (۲) (کرکٹ، ٹینس) گیند جو آسانی سے کھیلی جاسکے ۔

Tosher : (n) [Joc. deformation of 'unattached + ER.] (عام) یونیورسٹی کا طالب علم جس کا تعلق کسی کالج سےنہ ہو ؛ بیرونی طالب علم ۔

Toss : (n) [Origin unkn.] (۱) اچھالنے کا عمل؛پھینکنےکا عمل؛ ادھر ادھر گھمانا ۔ (۲) تلاطم؛ اضطراب؛ اچانک جھٹکا؛ تشنج اتفاقی؛ سر کا جھٹکا ۔ (۳) سکہ اچھالنے کا عمل؛ سکہ اچھال کر فیصلہ کرنا؛ شرط بندی ۔ (٤) قاصد کبوتر کو یہ آزمانے کے لئے اڑانا کہ وہ گھر پہنچتا ہے کہ نہیں ۔ (٥) ٹاس ۔

Full toss : (عام) (کرکٹ میں) گیند جو اس طرح پھینکی جائے کہ بالکل وکٹ کے پاس گرے ۔

Pitch - and - toss : ایک مہارت اور اتفاق کا کھیل جس میں سکے نشانے پر پھینکے جاتے ہیں ۔

To argue the toss : ثابت کرنا؛ ظاہر کرنا؛ دعویٰ کرنا؛ بحث کرنا ۔

To take a toss : گھوڑے سے گرنا ۔

To win the toss : ٹاس جیتنا؛ سکہ اچھالنے کے بعد موافق فیصلہ ہونا یا کرنا ۔

Toss/Tost : (v) [Origin unkn.] (۱) پھینکنا؛ اچھالنا (خصوصاً ہتھیلی پر رکھ کر) ۔ (۲) (سانڈ وغیرہ کا) سینگ کی ٹکر سے دور پھینک دینا (شخص یا چیز کو) ۔ (۳) بے پروائی سے پھینک دینا؛ ڈال دینا ۔ (٤) سکے کو اچھال کر اس کے چت یا پٹ گرنے سے کسی سوال کا فیصلہ کرنا ۔ (٥) (ٹینس) اونچا مارنا؛ اچھالنا (گیند کو) ۔ (٦) (حقارت یا خفگی کے طور پر) سر کو جھٹکا دینا ۔ (۷) ( کسی چیز کو ) کبھی ادھر ہٹانا کبھی ادھر ؛ ادھر اُدھر کرنا ۔ (۸) بے چینی سے پہلو بدلنا؛ کروٹیں بدلنا ۔ (۹) (موجوں کا جہاز یا درخت کی شاخ کا) لہریں لینا؛ اٹھنا اور گرنا ۔ (۱۰) سکے کا اچھالنا یا اچھالا جانا؛

تاس کرنا ۔ (۱۱) گھوڑے سے گرنا ۔ (۱۲) پریشان کرنا؛ الجھن میں ڈالنا ۔ (۱۳) تیزی سے حرکت کرنا؛ متلاطم ہونا؛ غصے میں آنا ۔ (۱٤) ہلانا؛ جھنجھوڑنا ۔ (۱۵) (مجازاً) تنگ کرنا؛ بے چین کرنا؛ تشویش میں ڈالنا ۔ (۱۵) مباحثہ کرنا؛ بحث کرنا؛ مناظرہ کرنا؛ موضوعِ گفتگوبنانا ۔ (۱٦) ہَوا میں اچھالنا (سکّے کو ) ۔

To toss a pancake : اس طرح اوپر اچھالنا کہ گرتے وقت کرچھے میں الٹا گرے ۔

To toss from pillar to post : دیکھو Pillar

To toss in a blanket : کسی شخص کو کمبل میں ڈال کر اچھالنا ۔

Toss off : (v) (۱) ایک دم میں چڑھا جانا ۔ (۲) جھٹ پٹ کر کے پھینک دینا ۔ (۳) (کام) چٹکی بجاتے میں کر ڈالنا؛ جلدی سے کام انجام دینا ۔ (٤) جلَق لگانا؛ مشت زنی کرنا ۔

Toss up : (v) (۱) کسی بات کا فیصلہ کرنے کے لئے سکے کو اچھالنا ۔ (۲) کھانا جلدی سے پکا ڈالنا ۔

Toss-up : (n) (۱) سکّے کو اچھالنا ۔ (۲) مشتبہ امر؛ دھندھے کا معاملہ ۔

Tosser : (n) اچھالنے والا؛ سکہ اچھالنے والا ۔

Tosspot : (n) بہت زیادہ پینے والا؛ پکا شرابی؛ بلا نوش ۔

Tost : Toss کا فعل ماضی ۔

Tosticate : (v) (۱) مست کرنا؛ مست ہونا ۔ (۲) عاجز کرنا؛ اذیت دینا ۔

Tot : (n) [L. 'totum'.] (۱) (ریاضیات) میزان ارقام : جوڑی ہوئی رقم ۔ (۲) (بول چال) وہ رقمیں جن کا میزان دینا ہو ۔

Tot : (n) [Origin obsc.] (۱) چھوٹا بچّہ؛ ننھا بچّہ ۔ (۲) (بول چال) ایک گھونٹ شراب : جرعہء شراب ۔ (۳) بہت چھوٹی چیز ۔

Tot : (n) [Origin unkn.] ہڈی؛ کوڑا کرکٹ کے ڈھیر سے کوئی چیز چننا ۔

Tot : (v) (بول چال) ایک ساتھ جوڑنا؛ میزان دینا؛ (رقموں یا مدات کا) بڑھتے جانا؛ بڑھتے رہنا ۔

To tot up (to) : میزان ہونا؛ میزان کرنا ۔

Total : (a) [L. 'totalis'.] (۱) کل؛ مجموعی؛ تمام؛ پورا کا پورا؛ سب کا سب ۔ (۲) قطعی؛ کامل؛ تام؛ مطلق؛ کُلّی ۔

Total : (n) کل جمع؛ میزان؛ میزانِ کل؛ حاصلِ جمع؛ سر جمع؛ مجموعہ ۔

Total : (v) (۱) میزان لگانا؛ میزان دینا؛ جوڑنا ۔ (۲) کل تعداد کا ہونا؛ مکمل ہونا ۔

Total abstainer : (n) منشیات سے کُلّی اجتناب کرنے والا ۔

Total abstinence : (n) منشیات سے قطعی یا کُلّی اجتناب ۔

Total colour blindness : (n) (طب) کامل رنگ کوری ۔

Total eclipse : (n) خسوف کامل؛ پورا گرہن ۔

Total intelligence : (n) (نفسیات) مجموعی ذہانت ۔

Total intelligence : (n) (نفسیات) مجموعی ذہانت ۔

Total internal reflection : (n) (بصریات) کُلّی داخلی انعکاس ۔

Total modulation : (n) (ریڈیو) مکمل زیر و بم ۔

Total pressure : (n) مجموعی دباؤ؛ دھکیل ۔

Total reflection : (n) (بصریات) انعکاس کُلّی ۔

Total war : (n) وہ جنگ جس میں عوام اورفوج سبھی شامل ہوں ۔

Totalitarian : (n) (سیاسیات) ہمہ گیر ۔

Totalitarian : (a) یک حزبی حکومت سے متعلق ۔

Totalitarianism : (n) (سیاسیات) ہمہ گیریت؛ یک حزبی حکومت ۔

Totality : (n) [L. 'totalilas'.f 'totalis'.] (۱) کلیت؛ تمامیت؛ جامعیت؛ مجموعیت ۔ (۲) مقدار کل؛ کل تعداد؛ پوری رقم ۔ (۳) (علم النجوم) کسوف یا خسوف کُلّی ۔

Totalization : (n) مجموعہء کُلّی؛ میزان دینا یا دیاجانا؛ میزانے سے حساب کرنا یا کیا جانا؛ جمع زنی ۔

Totalizator : (n) میزانہ؛ میزانیہ؛ میزان کرنے کی مشین یا آلہ۔

Totalize : (v) (۱) جمع کرنا؛ میزان کرنا؛ میزان معلوم کرنا؛ میزان لگانا۔ (۲) (گھڑ دوڑ میں) میزانیے سے حساب کرنا۔

Totalizer : (n) ایک آلہ جس سے گھڑ دوڑ کی شرطوں کی مجموعی رقم معلوم کی جاتی ھے اور وہ ان لوگوں پر تقسیم کردی جاتی ھے جنھوں نے جیتنے والے گھوڑے پر شرط لگائی تھی؛ میزانہ۔

Totalling : (n) جوڑ؛ میزان۔

Totally : (adv.) کُلّی طور پر؛ پورے طور پر؛ میزان کے طور پر؛ بالکل۔

Totally reflected : (a) (بصریات) کُلّی منعکس۔

Totanus : (n) (حیوانیات) جنس سرخپا۔

Totara : (n) [Maori.] نیوزی لینڈ کا ایک درخت۔

Tote : (n) (۱) تعداد مجموعی؛ مجموعی رقم۔ (۲) Total کا مخفف۔ (۳) منشیات سے کلی اجتناب کرنے والا۔ (٤) میزانہ؛ میزان کرنے کی مشین۔

Tote : (v) [Origin obsc.] (امریکا) پہنچانا؛ لے جانا (رسد وغیرہ)۔

Totem : (n) [From ojibwa, or some kindred Algonquian dialect.] (۱) ٹوٹم؛ مظاہر فطرت میں سے کوئی چیز خصوصاً کوئی جانور یا پودا جسے شمالی افریقہ کے دیسیوں کے کسی قبیلے نے باطنی تعلق کے اعتقاد کی بنا پر اپنا نشان قرار دیا ہو۔ (۲) ٹوٹم کی شبیہہ یا بت۔

Totem-exogamy : (n) ٹوٹم کی رسم شادی۔

Totemic : (a) ٹوٹم کا؛ ٹوٹم کے عقیدے کا۔

Totemism : (n) (سماجیات) ٹوٹمیت (عقیدہ)؛ ٹوٹمی رسوم؛ وہ رسوم جو اس سے متعلق ہیں؛ ٹوٹم پرستی۔

Totemist : (n) (۱) ٹوٹم قبیلے کا رکن؛ ٹوٹم عقیدے کا پیرو۔ (۲) ماہر ٹوٹم؛ وہ شخص جو تاریخ ٹوٹم کا ماہر ہو۔

Totemistic : (a) ٹوٹم کا؛ ٹوٹم کے عقیدے کا۔

Tother /T'other : (pron.) [ME. 'the tother'.] (۱) دوسرا (دو میں سے) دیگرے؛ دیگر؛ دومی۔ (۲) (جمع) دوسرے؛ باقی۔

To tell or 'other from which : (مزاحًا) دو چیزوں میں فرق یا تمیز کرنا۔

Tother : (a) (۱) دوسرا (دو میں سے)۔ (۲) دوسرا (دن)۔ (۳) چند (دن) پہلے کا۔

Totidem verbis : (adv.) [L.] انہیں الفاظ میں؛ بدیں الفاظ۔

Toties quoties/Totiens- : (adv.) [L.] ہر مرتبہ؛ ہر بار۔

Totipalmate : (a) [f. L. toti + Palmate.] (طیوریات) کامل پردہ پا؛ مکمل جھلی دار پنجوں والا۔

Totipalmate : (n) مکمل جھلی دار پنجوں والا پرند۔

Totipalmation : (n) مکمل جھلی دار پنجوں والاھونا۔

Totipotent : (a) (حیاتیات) کامل بروزی؛ کامل تفرقی؛ کامل قوی۔

Totitient : (n) (ریاضیات) مفردات کمتر؛ اصفرات۔

Totitive : (a) (ریاضیات) مفرد کمتر؛ اصم اصفر۔

Toto : (a) [L. 'totus.'] مکمل؛ تمام۔

Toto - : [form of L. 'totus.'] سابقہ بمعنی "پورے طور پر"۔

Toto caelo : (adv.) (۱) بہت زیادہ۔ (۲) بالکل۔

To differ toto caelo : زمین آسمان کا فرق ہونا۔

Toto-congenital : (a) مکمل پیدائشی؛ مکمل طبعی۔

Toto-mute : (a) مکمل گونگا؛ مکمل خاموش؛ مکمل صامت۔

Toto-partial : (a) (منطق) جس میں ایک اصطلاح عمومی ہو اور دوسری مخصوص۔

Toto-total : (a) (منطق) جس میں دونوں اصطلاحیں عمومی ہوں۔

Totter : (n) [f. Totter (v).] لڑ کھڑانے کا عمل؛ تزلزل؛ لڑکھڑاہٹ؛ اہتزاز؛ جنبش (آگے پیچھے)۔

Totter : (n) [f. Tot. (n.)] چیتھڑے اور ہڈی وغیرہ چننے والا۔

Totter : (v) [Norw. dial. 'tutra'.] (۱) پیر لڑکھڑانا ۔ (۲) لڑکھڑاتے ہوئے چلنا (خصوصاً چھوٹے بچوں کا) ۔ (۳) (مینار اور مجازاً سلطنت، نظام وغیرہ کا) گرتی ہوئی دیوار ہونا؛ گرنے کے قریب ہونا؛ بربادی کے قریب ہونا ۔ (٤) (آگے پیچھے) جنبش کرنا؛ لڑکھڑانا؛ ڈگمگانا؛ افتاں و خیزاں ہونا ۔

Totterer : (n) لڑکھڑانے والا؛ اہتزاز کرنے والا ۔

Tottering : (a) لڑکھڑاتے ہوئے (قدم) ؛ لغزاں ۔

Totteringly : (adv.) لڑکھڑاتے ہوئے ۔

Tottery : (a) (۱) لڑکھڑاتا ہونا؛ لغزاں ۔ (۲) نہایت کمزور؛ کاجو بھوجو ۔

Totting : (n) ردی کی ٹوکری سے کوئی کام کی چیز چننا ۔

Totty : (a) [f. totter.] افتاں و خیزاں؛ لغزاں؛ لڑکھڑاتا ہوا؛ متزلزل؛ جو مضبوطی سے قائم نہ ہو ۔

Toucan : (n) [Sp. 'tucan'.] (۱) ٹوکانا؛ طویل المنقار چڑیا ؛ امریکا کے گرم سیر خطے کا پرند جس کی چونچ بہت بڑی ہوتی ہے ۔ (۲) (علم النجوم) جنوبی ستاروں کا مجمع؛ تارا منڈل ۔

Toucanet : (n) طویل المنقار چڑیوں کی چھوٹی قسم ۔

Touch : (n) [OFr. 'touche'.] (۱) چھونا یا چھوا جانا؛ مس ؛ لمس ۔ (۲) چھونے کی قوت؛ لامسہ؛ قوت لامسہ؛ احساس (چھونے سے) ۔ (۳) مو قلم یا پنسل کا ہلکا ساخط ۔ (٤) خفیف سی مقدار؛ پٹ؛ خفیف سا اثر ۔ (٥) باجے کے پردوں کو چھیڑنے کا طریقہ ۔ (٦) باجے کی گمک؛ گانے کا طرز؛ موسیقی کا طرز ؛ کاریگر کا طریقہ ؛ ہاتھ ۔ (۷) مصنف کا طرزِ تحریر؛ قلم ۔ (۸) روابط؛ تعلقات (ملنے جلنے، خط و کتابت وغیرہ کے) ۔ (۹) مقناطیس سے بار بار مس کر کے فولاد کو مقناطیس بنانا ۔ (۱۰) (طب) ٹٹول کر اعضا کی کیفیت دیکھنا؛ خصوصاً دائی یا ڈاکٹر کا پیٹ کو اس طرح دیکھنا؛ ٹٹول ؛ ہاتھ سے چھو کر دیکھنا ۔ (۱۱) (فٹ بال) وہ جگہ جو فیلڈ کے کناروں اور گول کے توسیع شدہ خطوط کے درمیان ہوتی ہے ۔ (۱۲) تاثیر ؛ جذبہ ۔ (۱۳) ایما ؛ (موسیقی) چھیڑ ۔ (۱٤) جنسی تعلقات ۔ (۱٥) بچوں کا ایک قسم کا کھیل جس میں چور دوسرے کو چھوتا ہے ۔ (۱٦) مس؛ اتصال ؛ ربط ؛ تعلق ۔ (۱۹) سطح پر کوئی نشان یا اثر کا ہونا مثلا ڈیش (-) ؛ کوئی نشان وغیرہ؛ ہلکا خط یا نشان ۔ (۲۰) ہٹ؛ ہلکی ضرب ؛ کھٹکھٹانا ۔ (۲۱) (مجازا) طنز کا حملہ ۔ (۲۲) (سونا یا چاندی وغیرہ جانچ کے لئے) کسوٹی؛ محک ۔ (۲۳) سونے یا چاندی پر ایسا نشان جس سے معلوم ہوکہ یہ کسوٹی پر جانچ لی گئی ہے ۔ (۲٤) (مجازا) جانچ؛ کسوٹی؛ امتحان ؛ اصول ؛ جانچ کا اصول ؛ معیار ۔ (۲٥) دماغ یا روح پر اثر ؛ قوتِ مدرکہ ۔ (۲٦) دماغی یا اخلاقی ادراک؛ دماغی یا اخلاقی شعور ۔ (۲۷) خصلت؛ امتیازی وصف ۔ (۲۸) ہلکا سا رنگ (کسی صفت کا) ؛ شائبہ؛ جھلک ۔ (۲۹) ٹیس؛ خلش؛ چبھن ۔

A touch of the tar-brush : جس کی رگوں میں حبشی خون کا کچھ حصہ ہو ؛ دوغلا ۔

Divided touch : (مقناطیس) مسِ انفعالی ۔

Double touch : (مقناطیس) مس مزدوج ۔

External touch : (عضویات) بیرونی لمس ۔

Faculty of touch : (عضویات) حسِ لامسہ ؛ قوتِ لامسہ ۔

Finishing touches : آخری خطوط(جن سے تصویر مکمل ہوتی ہے) ۔ آخری درستی (جس سے کام کی رہی سہی کمی پوری ہو جائے) ۔

Has a light touch : اس کا قلم سبک ہے یعنی طرز تحریر سادہ اور بے تکلف ہے ۔

Has a light touch on piano : پیانو بجانے میں اس کی انگلیاں بڑی ہلکی ہیں ۔

In touch with : واسطہ رکھنا؛ تعلقات رکھنا ۔

Out of touch with : واسطہ نہیں رکھنا؛ تعلقات نہیں رکھنا ۔

Royal touch : بادشاہ کا ہاتھ لگا دینا جو کنٹھ مالا کا علاج سمجھا جاتا تھا ۔

Single touch : (مقناطیس) مس مفرد ۔

The Nelson touch : نیلسن کا مخصوص طریق کار ؛ نیلسن کا انداز ۔

To break touch : تعلقات منقطع کر لینا ؛ واسطہ ختم کر لینا ۔

To keep in touch with : ملتےجلتے رہنا؛ خط و کتابت جاری رکھنا؛ حالات سے با خبر رہنا ۔

To loose touch with : خط و کتابت جاری نہیں رکھنا؛ حالات سے با خبر نہیں رہنا ۔

To near touch : بال بال بچنا ۔

To put to the touch : کسوٹی پر جانچنا؛ پرکھنا (سونا، چاندی وغیرہ)۔

Touch : (v) [OFr. 'tochier.'] (۱) (کسی چیز سے) ملا ہوا ہونا؛ متصل ہونا ؛ چھونا ؛ لگنا ؛ مس ہونا ۔ (۲) چھونا؛ مس کرنا؛ لگانا؛ ہاتھ لگانا ۔ (۳) دو چیزوں کو ایک دوسرے سے مس کرنا؛ چھوانا ۔ (٤) (ہندسہ) مماس ہونا ۔ (۵) آہستہ سے دبانا، ہلانا، بجانا وغیرہ ۔ (٦) (باجے کے تار یا پردے کو) چھیڑنا ۔ (۷) (مو قلم یا پنسل سے یا تصویر میں ) ہلکے خطوط کھینچنا؛ خط و خال بنانا ۔ (۸) (کسی چیز میں) برابری کرنا؛ ٹکر کا ہونا؛ پہنچنا ۔ (۹) ہاتھ پہنچنا؛ چھو سکنا ۔ (۱۰) اثر کرنا؛ اثر ڈالنا؛ (دل کو) لگنا؛ متاثر کرنا؛ مؤثر واقع ہونا؛ متاثر ہونا ۔ (۱۱) نشتر یا تیر کی طرح لگنا؛ سخت ناگوار ہونا ۔ (۱۲) کسی موضوع پر سرسری بحث کرنا؛ ضمناً ذکر کرنا؛ اچٹتی سی نظر ڈالنا؛ اشارہ کرنا ۔ (۱۳) تعلق ہونا ۔ (۱٤) (عموماً منفی جملوں میں) ہاتھ لگانا ؛ واسطہ رکھنا؛ مربوط ہونا ۔ (۱۵) خفیف سا نقصان پہنچانا ۔ (۱٦) (ایک چیز میں دوسری چیز کا) ہلکا سا رنگ پیدا کرنا؛ چاشنی دینا ۔ (۱۷) (منفی جملوں میں) کچھ کر سکنا؛ کچھ کام دینا ۔ (۱۸) (for کے ساتھ) وصول کرنا؛ قرض لینا (رقم)؛ روپیا حاصل کرنے میں کامیاب ہونا ۔ (۱۹) (مجازاً) چکھنا؛ کھانا؛ کسی چیز میں مشارکت کرنا ۔ (۲۰) جنسی تعلقات قائم کرنا؛ کسی کے ساتھ جنسی مقاربت کرنا ۔ (۲۱) صدمہ پہنچانا؛ ستانا؛ آزاد کرنا یا دینا؛ توبیخ کرنا ۔ (۲۲) آزمانا؛ کسوٹی پر جانچنا؛ محك کرنا۔ (۲۳) تحریك پیدا کرنا؛ احساس دلانا ۔ (۲٤) چھوکر جانچنا (بیماری وغیرہ) ۔ (۲۵) (فٹ بال) گیند کو اپنے یا حریف کے گول پوسٹ کے پیچھے چھونا ۔ (۲٦) قریب واقع ہونا؛ کنارے پر واقع ہونا؛ ساحل یا دیوار کے کنارے کنارے چلنا ۔ (۲۷) ہلکے سے ضرب لگانا ۔ (۲۸) گھن لگنا؛ کھا جانا ؛ گھس جانا ۔ (۲۹) جانچ لینے کے بعد دھات پر نشان لگانا (سرکاری مہر کے ساتھ) ۔ (۳۰) جتنی دور ہوسکے جانا؛ پہنچنا ۔ (۳۱) جہاز کو ہوا کے موافق رکھنا ۔ (۳۲) وابستہ ہونا؛ تعلق رکھنا؛ متعلق ہونا؛ سروکار رکھنا؛ موزوں ہونا ۔ (۳۳) ذہنی اور اخلاقی طور پر اثر پذیر ہونا؛ کسی جذبے یا احساس سے متاثر ہونا ۔ (۳٤) غصہ ہونا؛ ناگوار خاطرہونا؛ بگڑنا؛ زور سے لگنا (چوٹ) ۔

Brass polish won't touch these candlesticks : پیتل کی پالش ان شمع دانوں میں کچھ کام نہیں دے گی۔

Can just touch bottom : (دریا کی) تہ میں پیر لگتے ہیں۔

Couldn't touch the algebra paper : الجبرا کے پرچے کو میں بالکل نہیں کرسکا ۔

Dare not touch beer : کیا مجال کہ بیئر کو ہاتھ لگائے ۔

I never touch him : میں نے تو اسے ہاتھ بھی نہیں لگایا یعنی اسے مارا نہیں؛ کسی طرح کا نقصان نہیں پہنچایا ۔

(It) touched him home : یہ بات اسے تیر کی طرح لگی۔

Morality touches with emotion : وہ اخلاق جس میں جذبات کی چاشنی ہو ۔

No one can touch him for purity of style: اسلوب بیان کی پاکیزگی میں کوئی اس کو نہیں پہنچ سکتا۔

The question touches you nearly : اس بات کا تم سے بہت تعلق ہے ۔

To touch at : (بحری) ٹھہرنا؛ جانا ( جہاز کا بندرگاہ وغیرہ پر) ۔

To touch bottom : تہ تك پہنچنا؛ معاملے یا بات کی تہ کو پہنچ جانا؛ آخری حد تك پہنچ جانا ۔

To touch and go : حالات کے مطابق حل کرنا ۔

To touch one's cap/-hat : (ٹوپی کو ہاتھ لگا کر یا اٹھاکر) سلام کرنا ۔

To touch on /- upon : کسی موضوع پر مختصر سی بحث کرنا؛ سرسری نظر ڈالنا ۔

To touch pitch : ناپاک کام یا ناپاک شخص سے تعلق رکھنا ۔

To touch the gums : (طب) لعاب خیزی کی ترغیب دینا، جیسے پارے کے استعمال سے ۔

To touch to the quick : دل پر نشتر لگانا؛ سخت رنج پہنچانا ۔

To touch the spot : سمجھ جانا کہ کس بات کی ضرورت ہے؛ جس بات کی ضرورت ہے وہی کرنا ۔

To touch wood : بڑا بول بولنے کے بعد انتقام کی دیوی کے قہر سے بچنے کے لئے لکڑی کو چھو لینا ۔

Was touched by the king : بادشاہ نے اسے ہاتھ لگایا (یہ کنٹھ مالا کا علاج سمجھا جاتا تھا) ۔

Wouldn't touch him with a barge-pole : اس کے سائے سے پرہیز کرتا ہوں ۔

Touch : جزو ترکیبی کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Touch and go : (n) (۱) کوئی کام جلدی ہونا؛ حالات کے مطابق ہونا۔ (۲) غیر اختیاری حالت؛ محتاج ثبوت حالت یا چیز؛ مشتبہ حالت ۔ (۳) بال بال بچنا، خطرے کی حالت سے ۔

Touch and go : (a) (۱) مشتبہ؛ مخدوش؛ خطرے کی حالت میں؛ خطرے کا؛ بال بال بچنے کی حالت میں ۔ (۲) سرسری؛ مجمل؛ اتفاقی؛ آنی؛ ایک لمحے میں واقع ہونے والا ۔

A touch-and-go business : مخدوش معاملہ ۔

It was touch-and-go whether we got past : یہ امر مشتبہ تھا کہ ہم گذر جائیں گے یا نہیں ۔

We were touch and go all the time : ہم برابر خطرے کی حالت میں تھے ۔

Touch-back : (n) (رگبی فٹبال) گول لائن کے پیچھے بال کا زمین چھونے کا عمل ۔

Touch body/-corpuscle : (n) لمسی جسم یا جسمیہ (جس کا تعلق چھونے سے ہو) ۔

Touch down : (n) (۱) (رگبی فٹ بال) گیند کو حریف کے گول لائن کے پیچھے چھونے کا عمل ۔ (۲) ہوا سے زمین پر اترنے کا عمل ۔

Safety touch down : گول پوسٹ کے پیچھے گیند کو چھوانا تاکہ حریف پارٹی کا کھلاڑی ایسا نہ کر سکے ۔

Touch down : (v) (۱) گیند کو عموماً حریف کی گول لائن کے پیچھے چھونا ۔ (۲) ہوا سے زمین پر اترنا؛ لینڈ کرنا ۔

Touch-hole : (n) توپ کے مسالے کا سوراخ (جس میں رنجک رکھ کر توپ چلاتے ہیں) ۔

Touch in : (v) (ڈرائنگ) پنسل یا نوک قلم سے درست کرنا ۔

Touch-in-goal : (n) چاروں کونے جو فیلڈ کے کناروں اور گول کے خطوط سے محدود ہوتے ہیں ۔

Touch-judge : (n) (رگبی فٹ بال) امپائر ۔

Touch-last : (n) بچوں کا ایک کھیل ۔

Touch-line : (n) (۱) (فٹ بال) چاروں طرف کی باؤنڈری لائن؛ خطوط حدود (فٹ بال کے میدان کا) ۔ (۲) جہاز کے نقشے کی وہ لکیر جو اس کے پچھلے حصے کی حد بندی کرتی ہے ۔

Touch-me-not : (n) (۱) گل حنا ۔ (۲) (طب) مرض آکلہ؛ ذئبہ ۔ (۳) زرد بلسان؛ زرد گل بندی؛ Impatiens کی ایک جنس ۔ (٤) شخص یا چیز جسے چھونا منع ہو ۔ (٥) مغرور شخص؛ متکبر؛ الگ تھلگ رہنے والا شخص ۔

Touch-me-not : (a) اجتناب کرنے کے لائق؛ مت چھونا؛ الگ تھلگ رہنے والا ۔

Touch-needle : (n) کسوٹی سوئی؛ سونے کے مرکب کی سوئی جسے دوسری دھاتوں سے مقابلے کے لئے کسوٹی پر کستے ہیں ۔

Touch off : (v) (۱) (کسی چیز کا) خاکہ جھٹ پٹ کھینچ دینا ۔ (۲) چلا دینا (توپ) ۔ (۳) ٹیلیفون کی گفتگو ختم کر دینا؛ بند کر دینا ۔

Touch-pan : (n) پرانے طرز کی بندوق کا پیالہ جس میں بارود رکھتے تھے ۔

Touch-paper : (n) فتیلہ؛ شورہ پلایا ہوا کاغذ جو توپ چلانے میں فتیلے کے طور پر استعمال ہوتا تھا۔

Touch-piece : (n) (۱) وہ سکہ یا میڈل جو کسی فرمانروا کی طرف سے دیا جائے ۔ (۲) مشین وغیرہ کا وہ حصہ جس کے چھونے سے وہ چلنے لگے ۔

Touch-plate : (n) جستےکے برتن بنانے والی کمپنیوں کا برتن پر مستند مارکہ ۔

Touch up : (v) (۱) درست کرنا؛ مکمل کرنا؛ جو کمی رہ گئی ہو پوری کرنا(تصویر ، عبارت وغیرہ میں) ۔ (۲) گھوڑے کو تیز کرنے کے لئے چابک لگانا ۔

Touch up : (n) (۱) درست کرنے کا عمل؛ مکمل کرنے کا عمل؛ تکمیل (۲) معمولی تاکید؛ ہلکی یاد دہانی ۔

Touch watch : (n) وہ گھڑی جسے اندھیرے میں چھونے سے وقت کا اندازہ ہو جائے ؛ لمسی گھڑی ۔

Touchable : (a) قابل لمس؛ محسوس؛ جو چھوا جاسکے ۔

Touchableness : (n) چھونے کے لائق ہونا؛ قابل لمس ہونا ۔

Touche : (n) [Fr.] (۱) کسی ضرب کےاحساس کرنے کا اظہار۔ (۲) تہمت؛ شکایت؛ الزام؛ انتساب جرم ۔

Touched : (a) (۱) جس کے دماغ میں کسی طرح کا خلل ہو ؛ ناقص العقل؛ سنکی؛ خبطی ۔ (۲) مساس؛ رنجیدہ؛ لمس شدہ ۔

Touched proof : (n) (تصویر) موقلم سے درست کیا ہوا پروف؛ خط و خال بنایا ہوا پروف ۔

Toucher : (n) (۱) لمس کرنے والا؛ چھونے والا؛ حساس ۔ (۲) آزمائش کرنے والا؛ جانچنے والا؛ خط و خال بنانے والا ۔ (۳) تعلقات پیدا کرنے والا ۔ (٤) بہت ہی قربت والا ۔

As near as a toucher : بہت ہی قریب؛ تقریباً؛ قریب قریب۔

Near toucher : تصادم وغیرہ سے بال بال بچنا ۔

Touchily : (adv.) زود رنجی سے؛ زود حسی سے ۔

Touchiness : (n) زود رنجی؛ زود حسی ۔

Touching : (a) (۱) (نفسیات) رقت انگیز؛ قابلِ رحم ؛ دل پر اثر کرنے والا ؛ جس پر ترس یا قلق آئے ۔ (۲) مؤثر؛ سوزناک؛ حساس؛ افسوس ناک؛ حسرت ناک ۔

Touching : (n) (۱) چھونا؛ لمس ؛ مماس؛ مس ؛ حس ؛ احساس ۔ (۲) بحث؛ تمحیص؛ علاج؛ زخم پہنچانا؛ تکلیف دینا ۔

Touchingly : (adv.) رقت انگیز طریقے سے ؛ پر اثر طریقے سے ۔

Touchingness : (n) رقت انگیزی ۔

Touchless : (a) (۱) جس میں چھونے کی قوت نہ ہو ؛ جس کو چھونہ سکیں ۔ (۲) غیر محسوس ۔ (۳) ناقابلِ فہم ۔

Touchous : (a) زود رنج؛ حساس؛ رقت انگیز؛ تاثر انگیز ۔

Touchstone : (n) (۱) کسوٹی؛ سونا، چاندی وغیرہ جانچنے کی کسوٹی ؛ محک ۔ (۲) (مجازاً) معیار؛ جانچ ۔ (۳) بسالٹ پتھر وغیرہ کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔

Touchwood : (n) (۱) (نباتیات) آتش افروز ؛ گیرانہ ؛ سوختہ چوب؛ لکڑی کا سوختہ؛ پلپلا مادہ جو لکڑی سے بنتا ہے اور دیا سلائی کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) بچوں کا ایک کھیل جس میں ایک دوسرے کا پیچھا کرتا ہے اور بھاگنے والا لکڑی کو چھولے تو تعاقب سے محفوظ ہو جاتا ہے ۔ (۳) (مجازاً) آتش مزاج شخص؛ آتش ۔ (٤) درخت کی مختلف قسموں کے نام ۔

Touchy : (a) (۱) زود رنج؛ نازک رنجی؛ حساس؛ زود حس؛ چھوئی موئی ۔ (۲) جسمانی طور پر جلد بگڑنے والا ۔ (۳) پر خطر؛ خطر ناک؛ جو کھم کا؛ مشکل؛ پیچیدہ ۔

Tough : (a) [OE. 'to'h'.] (۱) سخت (چمڑا، گوشت یا اور کوئی چیزجس میں لچک ہو مگر اس کا توڑنا یا کاٹنا مشکل ہو) ؛ آسانی سے نہیں ٹوٹنے والا ۔ (۲) کڑی (مٹی وغیرہ) ۔ (۳) (مجازاً) جفاکش ؛ مضبوط ؛ محکم ؛ شدید ؛ دشوار ۔ (٤) ضدی ؛ اڑیل ۔ (٥) مشکل؛ کٹھن؛ نہایت محنت اور استقلال کا؛ جانفشانی کا؛ سخت محنت کا ۔ (٦) (بول چال) بری (قسمت وغیرہ) ۔ (۷) (امریکی عامیانہ) شرارت کرنے والا؛ مجرمانہ ۔ (۸) (غذا) جو مشکل سے چبائی

جاسکے ۔ (۹) لس دار؛ لعاب دار ؛ چیپ دار ۔ (۱۰) زبردست اخلاقی برداشت والا؛ قوت برداشت والا ۔ (۱۱) محنتی؛ سخت جان ۔

Tough : (n) (امریکا) گنڈا؛ غنڈا؛ شہدا؛ بدمعاش ۔

Tough-cake/-pitch : (n) عمدہ یا تجارتی تانبہ ۔

Toughen : (v) سخت کرنا؛ سخت بنانا؛ سخت ہونا؛ مضبوط ہونا؛ کڑا ہونا ۔

Toughened caustic : (n) (طب) ناشکنا کاوی ۔

Toughish : (a) کسی قدر سخت؛ کسی قدر دشوار؛ کسی قدر مشکل۔

Toughly : (adv.) سختی سے؛ کڑے پن سے ۔

Toughness : (n) کڑاپن؛ سختی؛ دشواری ۔

Toupee : (n) [Fr. 'toupet'.] (شاذ) مصنوعی بال؛ مصنوعی بالوں کا گچھا (سر کے اس حصہ میں جو گنجا ہو لگالیتے ہیں) ۔

Toupet : (n) [dim. of OFr. 'toup'.] سر کےاگلے حصے میں لگانے کے لئے مصنوعی بالوں کا گچھا ۔

Toupet-titmouse : (n) ایک قسم کا کلغی دار پرندہ ۔

Tour : (n) [OFr. 'tor'.] (۱) (فوج) باری؛ نوبت؛ پھیری؛ ڈیوٹی کی مدت؛ ایک چھاؤنی میں رہنے کی مدت؛ نوبت کار ۔ (۲) ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا؛ دورہ؛ سیاحت؛ سیاحتی سفر؛ بہت سے مقامات کا سفر ۔ (۳) چھوٹا سا تفریحی سفر؛ گشت ۔ (٤) (مجازا) گول؛ دائرہ ۔ (٥) کسی جزیرہ کا دائرہ ۔ (٦) مجازا) رنگ برنگ کی آواز ۔

The (grand) tour : (تاریخ) سفرِ یورپ یعنی فرانس؛ اٹلی وغیرہ کی سیاحت تکمیلِ تعلیم کی غرض سے ۔

Tour : (v) [f. prec.] (۱) دورہ کرنا؛ سیاحت کرنا(ملک وغیرہ کی) ؛ سفر کرنا ۔ (۲) ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا (گھومنے کے خیال سے) ۔ (۳) (تھیٹر ڈراما وغیرہ کے لئے) گشت کرنا ۔

Tour de force : (n) [Fr.] مشکل کام ؛ بازی گری کی قوت ؛ کرتب کی طاقت؛ ہنرمندی؛ چابکدستی؛ مہارت ۔

Tourer : (n) دورہ کرنے والا؛ سیاحت کرنے والا؛ ٹورنگ کار؛ سیاحت گاڑی؛ سیاح موٹر کار؛ دورہ گاڑی ۔

Touring : (n) سیاحی؛ دورہ کرنا ۔

Touring car : (n) سیاحی گاڑی؛ دورہ گاڑی؛ ٹورنگ کار ۔

Touraco : (n) [Fr.native name in W. Africa of 'Turacus persa'.] Musophagidae جنس کا پرندہ ؛ بڑی قسم کا افریقی پرند جس کے پر ارغوانی اور سبز ہوتے ہیں اور سر پر اونچی سی کلغی ہوتی ہے ۔

Tourbillion/Tourbillon : (n) (urbi'Lyan [Fr. 'tourbillon'.] ایک قسم کی آتش بازی جو ہَوا میں چکر کھاتی ہے؛ ہوائی آتش بازی۔

Tourism : (n) جہاں گردی ؛ سیاحی ؛ سیاحت کا طریقہ ؛ سیاحت کا انتظام ؛ (تجارت کے طور پر) سیاحوں کےلئے سیر سفر کا انتظام ۔

Tourist : (n) سیاح؛ سیر و سفر کرنے والا؛ جہاں گرد ۔

Tourist agency : (n) سیاحی ایجنسی ۔

Tourist-car : (n) ریل گاڑی کا ڈبا جو سیاح کے لئے مخصوص ہو؛ ریل کا سیاحی ڈبا ۔

Tourist card : (n) شہریت کا شناختی کارڈ جو سیاح کو دیا جائے (ویزا یا پاسپورٹ کی جگہ پر) ۔

Tourist class : (n) ریل گاڑی کا سب سے معمولی درجہ ؛ سیاحی درجہ ۔

Tourist home : (n) وہ جگہ جہاں مسافر کرایہ پر ٹھہرتے ہوں؛ قیام گاہ (سیاح کے لئے) ۔

Tourist-ticket : (n) سیاحی ٹکٹ؛ وہ ٹکٹ جو رعایتی قیمت پرملتا ہے، خصوصاً طویل مدت کا واپسی ٹکٹ ۔

Touristry : (n) سیاحت؛ جہاں گردی ۔

Tourmaline : (n) [Fr.] ترملین؛ ایک برقی قوت رکھنے والی معدنی شے جس کے مختلف رنگ ہوتے ہیں اور نگینے کے طور پر استعمال ہوتی ہے؛ کہربائی اصل ۔

Tourmaline granite : (n) (ارضیات) ترملین پتھر؛ پتھر جس سے ترملین نکلتی ہے ۔

Tourmalinisation : (n) (ارضیات) ترملین سازی ۔

Tourmente : (n) [AFr.] دیکھو Tournament

Tourn : (n) [AFr. 'tourner'.] (انگریزی تاریخ) وہ دورہ جو شیرف سال میں دوبار کسی ضلع کا کیا کرتا تھا۔

Tournament : (n) [OFr. 'torneiment'.] (۱) (تاریخ) سپہ گری کی نمائش جس میں دونوں فریق گھوڑوں پر کند ہتھیاروں سے مقابلے کرتے تھے۔ (۲) (کسی شے اور مجلسی کھیلوں کا) عام مقابلہ؛ ٹورنامنٹ؛ مبارزہ؛ مسابقہ ورزشی ؛ تشکیل۔ (۳) قوت کی آزمائش؛ مقابلہ۔ (٤) کسی کھیل کا مقابلہ۔

Chess tournament : شطرنج ٹورنا منٹ؛ مبارزۂ شطرنج۔

Lawn tennis tournament : لان ٹینس ٹورنامنٹ۔

Tournay : (n) ایک قسم کا کپڑا جس سے گدوں وغیرہ کے غلاف بنتے ہیں۔

Tournedos : (n) [Fr.] کباب بنانے کے لئے گائے کے پٹھے کا چھوٹا ٹکڑا۔

Tourney : (n) [OFr. 'torne'.] سپہ گری کی نمائش؛ شمشیر بازی (گھوڑے پر سوار ہو کر) کی نمائش۔

Tourney : (v) [OFr. 'to(u)rneier'.] گھوڑے پر سوار ہو کر شمشیر بازی کرنا؛ سپہ گری کی نمائش میں حصہ لینا؛ ٹورنامنٹ میں شریک ہونا۔

Tourneyer : (n) سپہ گری کی نمائش کرنے والا۔

Tourniquet : (n) [Fr. deriv. of 'tourner'.] (جراحی) مرقات : شریان بند: ایک آلہ جس میں پیچ کسنے سے شریانوں کا لہو بہنا موقوف ہو جاتا ہے۔

Tournois : (a) [L. 'turonensis'.] ٹورس (Tours) (فرانس کے ایک شہر کا نام) سے متعلق؛ خصوصاً اس سکے سے متعلق جو ٹورس میں بنا ہو۔

Tournois : (n) وہ سکہ جو ٹورس میں بناتھا ؛ ٹورس کا سکہ۔

Tournure : (n) [Fr.] (۱) خاکہ؛ روش؛ ہیئت؛ شکل؛ ساخت۔ (۲) (شکل کی) گولائی؛ خم۔ (۳) گدی (جو عورتوں کی پوشاک میں رکھی جاتی ہے تاکہ کولہے سڈول معلوم ہوں)۔ (٤) ناک نقشہ؛ خدو خال؛ حلیہ (عضو کا)۔

Tous-les-mois : (n) [Fr.] نشاستہ جو ایک عقیق البحر کی گانٹھ سے نکالا جاتا ہے اورغذا کے طورپر استعمال ہوتا ہے۔

Touse : (n) [OE. 'tusion'.] (بول چال) اودھم؛ بھاگ دوڑ؛ شوروغل؛ ہنگامہ؛ آشوب؛ اضطراب؛ اغتشاش۔

Tousle/Touzle : (n) (۱) نزاع؛ جھگڑا؛ کش مکش؛ جدال۔ (۲) بالوں کا الجھاوا؛ گچھے دار بال؛ جھبرے بال۔

Tousle/Touzle : (v) [Iterative of Touse (v)] (۱) بے شرمی سے کھینچنا (عورت کو)؛ بھدے طریقے سے لوٹنا؛ ہاتھ لگانا۔ (۲) بکھیر دینا؛ الجھا دینا (بالوں یا کپڑوں کو)۔ (۳) الٹ پلٹ کر دینا؛ تلاش کرنا؛ باہر نکال لانا۔

Tousled : (a) ژولیدہ؛ الجھایا ہوا۔

Tousy/Towsy : (a) جھبرا؛ پریشان؛ ژولیدہ؛ بکھرے ہوئے؛ الجھے ہوئے (بال)؛ لمبے موٹے بال والا۔

Tout : (n) [ME. 'tuten'.] (۱) (عام) جاسوس ؛ مخبر ؛ خبر رساں۔ (۲) خریداروں کو رجھانے والا؛ دلال؛ دلالی کرنے والا۔ (۳) گھڑ دوڑ کی آزمائش کی خفیہ طور پر نگہبانی کرنے والا۔ (٤) (طب) دوری مرض۔

Tout : (n) [Perh. Fr. 'tout.'] مخصوص کھیل میں کامیاب نتیجہ۔

Tout : (v) [ME. 'tuten'.] (۱) دلالی کرنا؛ خریداروں کو رجھانا۔ (۲) جاسوسی کرنا؛ نگہبانی کرنا۔ (۳) گھڑ دوڑ کے گھوڑے کی چال ڈھال پر جب وہ زیر مشق ہو نگاہ رکھنا اور اس کی خبریں لوگوں کو پہنچانا؛ گھڑ دوڑ کی دلالی کرنا۔ (٤) (امریکا) ووٹ کے لئے عرض کرنا؛ ووٹ طلب کرنا۔

Tout court : (adv.) بغیر تشریح یا تفصیل کے؛ خالی؛ فقط۔

Addressed him as professor tout court : فقط پروفیسر کہہ کرخطاب کیا۔

Tout ensemble : دیکھو Ensemble

Touter : (n) دلال؛ جاسوس۔

Tow : (n) [OE. 'tow'.] (۱) سن یا جوٹ کا موٹا سا جھونٹا یا ریشہ۔ (۲) ڈور؛ سُتلی۔

Tow : (n) [ME. 'towen'.] (۱) کھینچنے کی رسی؛ رسی جو کھینچنے کے لئے استعمال ہو؛ کشتی کھینچنے کی رسی ۔ (۲) کھینچنے کا عمل؛ کھینچے جانے کا عمل ۔ (۳) وہ کشتی جو دوسری کشتی کے ذریعے کھینچی گئی ہو ۔ (٤) ٹگ ۔

To take in tow/To have- : (۱) کشتی کھینچنا۔ (۲) (مجازاً) نکیل ہاتھ میں ہونا؛ قابو میں کرنا یا ہونا ۔

Tow : (v) [ME. 'towen'.] (۱) کھینچنا (کشتی کو دوسری کشتی کا یا گھوڑے وغیرہ کا کنارے پر سے)؛ رسّی سےکشتی کو کھینچنا ۔ (۲) (اپنے پیچھے) کھینچتے یا گھسیٹتے لے چلنا ۔ (۳) جال ڈال کر (پانی سے) اوپر اوپر کھینچنا ۔ (٤) (پیچھے) کھینچنا یا کھینچا جانا ۔

Tow : (v) سن کے ریشہ میں کنگھی کرنا؛ جوٹ کو دھنا اور صاف کرنا ۔

Tow-line : (n) کشتی کھینچنے والی رسی، رسا یا موٹا تار؛ خصوصاً مضبوط رسی جو وہیل کے شکار میں استعمال کی جاتی ہے ۔

Tow-net : (n) ایک مشین جس سے دریا یا سمندر کی تہ سے کیچڑ وغیرہ نکالی جاتی ہے؛ تہ صفائی کی مشین ۔

Tow-path : (n) (دریا یا نہر کے کنارے) کشتی کھینچنے کا راستہ ۔

Tow-rope : (n) کشتی کھینچنے کی رسی (زنجیر وغیرہ) ۔

Tow-row : (n) شور و غل؛ غوغا؛ ہنگامہ ۔

Towage : (n) (۱) کشتی کھینچائی؛ کھینچنے کا عمل، فعل یا اس کی اجرت ۔ (۲) کشتی کھینچنے کی ادائیگی ۔

Towan : (n) [Cornish.] ریت کے ٹیلے کا کنارہ ۔

Toward : (a) [OE. 'toweard'.] (۱) لگاتار؛ اضافے میں ۔ (۲) (نوجوان آدمی) پُرامید؛ آگے ۔ (۳) (چیز) موافق؛ حسب خواہ ۔ (٤) (قدیم) مستعد؛ تربیت پذیر ۔

Toward : (adv.) آگے کی جانب؛ بڑھتے ہوئے؛ آگے ۔

Toward : (prep.) [OE. 'to'weard'.] (۱) کی طرف ؛ کی سمت ؛ سمت میں؛ کی جانب؛ کے رخ ۔ (۲) آگے ؛ سامنے ۔ (۳) (وقت) قریب؛ نزدیک ۔ (٤) جتنا قریب ہو سکے؛ بہت زیادہ قریب ۔ (۵) لئے؛ واسطے؛ بہ غرض ۔ (٦) کے متعلق؛ کے نسبت ۔

Towardly : (adv.) (قدیم) مستعدی سے ۔

Towardness : (n) (قدیم) استعداد؛ تربیت پذیری ۔

Towards : (prep.) [OE. 'toweardes'.] دیکھو Toward (prep.)

Towel : (n) [ME. 'towaille'.] (۱) تولیہ؛ حولہ؛ آب چین ۔ (۲) (عام) ڈنڈا؛ سونٹا ۔

Lead towel : بندوق کی گولی؛ بولٹ ۔

Oaken towel : ڈنڈا؛ سونٹا ۔

Roller towel : لپٹواں تولیہ جو گھومنے والی سلاخوں کے گرد لپٹا ہوتا ہے ۔

To throw (or toss) in the towel : (مکے بازی میں) ہار مان لینا ۔

Towel : (v) [f. prec.] (۱) تولیہ سے اپنا بدن پونچھنا ۔ (۲) (عام) ٹھونکنا؛ مارنا؛ مرمت کرنا؛ زدوکوب کرنا ۔

Towel-horse : (n) تولیہ رکھنے کےلئے لکڑی کی گھوڑی ؛ لکڑی کا فریم جس پر تولیہ لٹکاتے ہیں ۔

Towel-roller : (n) ایک قسم کا بیلن جس پر لپٹواں تولیہ لٹکاتے ہیں ۔

Towelling/Toweling : (n) (۱) تولیہ سے بدن پونچھنا ۔ (۲) تولیہ کا کپڑا ۔ (۳) (مجازاً) مرمت ؛ زدو کوبی ۔

Tower : (n) [L. 'turris'.] (۱) مینار ؛ لاٹ؛ (تعمیرات) برج ۔ (۲) (مجازاً) قلعہ ؛ حصار ؛ مامن ؛ ٹاور ۔ (۳) (مجازاً) پشت پناہ ۔ (٤) مینار کی طرح کی چیز کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔ (۵) توپ جو برج گردان میں کام آتی ہے ۔ (٦) ایک قسم کا سر کا اونچا لباس جو ولیم سوم کے زمانے میں عورتیں پہنتی تھیں ۔ (۷) بہت سے میکینکی اوزار کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۸) (امریکا) ریلوے کا سگنل بکس ۔ (۹) بلند پروازی ۔ (۱۰) زخمی چڑیا کا عمودی چڑھاؤ ۔

Martello tower : مارٹیلا؛ ساحلی قلعہ؛ قلعہ جو ساحل بحر پر ملک کی حفاظت کے لئے بنالیا جاتا ہے ۔

Round tower : دیکھو Round (a)

The tower (of London)/His Majesty's tower : لندن ٹاور: لندن کی وہ عمارت جو پہلے قلعہ کے طور پر پھر شاہی قیدیوں کے رکھنے کے لئے استعمال ہوتی تھی، اب ان میں سلاح خانہ اور عجائب خانہ ہے ۔

Water tower : (۱) پائپ جس سے کھڑا کرکے بلندی سے آگ بجھانے کے لئے پانی ڈالتے ہیں ۔ (۲) پانی کے اونچے خزانے کا ستون ۔

Tower : (n) رسے سے کشتی کھینچنے والا؛ وہ شخص جو دریا میں رسے سے کشتی کھینچتا ہے ۔

Tower : (v) [f. Tower.] (۱) (گردو پیش سے) بہت بلند ہونا؛ پہاڑ کی طرح کھڑا ہونا (عمارتوں کا) ۔ (۲) ممتاز و برتر ہونا (اشخاص کا)؛ بلند کرنا؛ وقعت دینا ۔ (۳) (عقاب وغیرہ کا) فضا میں اونچا ہونا؛ اڑنا؛ ہوا میں کھڑا ہوا ہونا ۔ (٤) (زخمی پرند کا) تیر کی طرح اوپرکو اڑنا ۔ (٥) مینار یا برج کی طرح اونچا کرنا ۔

He is towers above his contemporaries : وہ اپنے معاصرین میں سب سے ممتاز ہے ۔

Tower and town/Town and tower : (n) کسی علاقے یا دیہات میں بود و باش اختیار کرنا ۔

Tower clock : (n) مینار کی گھڑی ؛ ٹاور گھڑی ۔

Tower-cress : (n) ایک قسم کا صلیب نما پودا ۔

Tower hill : (n) پہاڑ کے نزدیک کا مینار؛ وہ مینار جو پہاڑ کے نزدیک بنایا گیا ہو ۔

Tower-man : (n) (امریکا) ریلوے کے سگنل کا محافظ؛ سگنل والا ۔

Tower mustard : (n) ایک قسم کا صلیب نما پودا ۔

Tower of silence : (n) دخمہ؛ ایک عمارت جس میں پارسی اپنے مردوں کو ڈال دیتے ہیں ۔

Tower of strength : (n) پشت پناہ؛ حامی؛ غم خوار ۔

Tower pound : (n) ایک پونڈ جس کا وزن ٥٤٠٠ گرین ہو ۔

Tower-shell : (n) (حیوانیات) برجی صدفہ ۔

Tower-stamp : (n) چاندی اور سونے کی چیزوں پر سرکاری نشان؛ دیکھو Hall-mark ۔

Tower-telescope : (n) (بصریات) دوربین میناری ۔

Tower-weight : (n) ٥٤٠٠ گرین وزن کا پونڈ ۔

Towered : (a) (۱) مینارہ دار؛ برج دار؛ برجی ۔ (۲) مینار کی طرح اونچا کیا ہوا ۔

Towering : (a) (۱) بلند؛ اونچا؛ سر بہ فلک ؛ عالی ۔ (۲) بےحد شدید؛ روز افزوں ۔

A towering anger : شدید غصہ ۔

A towering passion : شدید جذبہ ۔

Toweringly : (adv.) بلندی کے طور پر ؛ شدت کے ساتھ ۔

Towery : (a) (۱) برج دار؛ مینار دار ۔ (۲) مینار کا؛ مینار کا سا ۔ (۳) بلند؛ عالی؛ اوج دار؛ بڑھایا ہوا؛ بلند کیا ہوا ۔

Towhee : (n)[From one of its notes (Newton.)] (امریکا) شمالی امریکا کا Cheewink ۔

Towing : (n) رسے سے کشتی کھینچنا ۔

Towing-lights : (n) کسی جہاز میں ایک دوسرے کے اوپر سفیدروشنیاں یہ ظاہر کرنے کے لئے کہ وہ جہاز دوسرے جہاز کو کھینچ رہا ہے ۔

Towing line/rope : (n) کشتی کھینچنے کی رسّی یا رسّا ۔

Towing-path : (n) (دریا یا نہر کے کنارے) کشتی کھینچنے کی پٹری ۔

Towing-post : (n) کشتی کھینچنے کی رسی کو باندھنے کا کھمبا یا کھونٹا ۔

Town : (n) [OE. 'tun'.] (۱) (تاریخ) آبادی جس کے گرد فصیل یا باڑ ہو ۔ (۲) (جغرافیہ) چھوٹا شہر؛ قصبہ؛ وہ علاقہ یا بستی جو گاؤں سے بڑا ہو مگر شہر نہ قرار دیا گیا ہو ۔ (۳) اہل قصبہ ؛ قصبے کے لوگ ۔ (٤) لندن یا وہ شہر جو متکلم سے قریب تر ہو ۔ (٥) حصار ؛ محوطہ ؛ باغ؛ باغ خانہ ۔ (٦) ضلع یا صوبے کا صدر مقام ۔ (۷) کارپوریشن؛ ہیئت اجتماعیہ ۔ (۸)(امریکا) مقامی یا ریاستی حکومت کی جغرافیائی تقسیم ۔ (۹) میونسپل کارپوریشن جس کی

اپنی جغرافیائی حدود ہوں ۔(۱۰) گھونس کی قسم کے جانوروں کا بل میں جمع ہونا ۔

Country town : ضلع کا مستقر یا صدر مقام ۔

Is the talk of the town : سارے قصبہ میں مشہور ہے ۔

Man about town : شہر کا بےفکرا(خصوصاً لندن کا) ۔

Man or woman (girl) or the town : بدنام مرد یا عورت؛ مشتبہ مرد یا عورت ۔

On the town : (۱) فیشن پرستی میں ۔(۲) اوباشی، چوری، ڈکیتی میں (زندگی گزارنے والا) ۔

Paints the town red : (رنگ رلیوں سے) شہر میں ہنگامہ برپا کردینا ۔

To come to town : قصبہ میں آنا ۔

To go to town : تیزی سے کام کرنا؛ طاقت کے ساتھ کام کرنا ۔

Town and gown : (n) کیمبرج اور آکسفورڈ کے عام باشندے اور وہاں کی یونیورسٹی کے اراکین ۔

Town-bull : (n) (۱) وہ سانڈ جو گاؤں کے گوالوں کے ذریعہ چھوڑا جاتا تھا ۔(۲) (مجازاً) آدمی ۔

Town-clerk : (n) میونسپلٹی کا منشی یا سکریٹری ۔

Town-council : (n) میونسپلٹی کی مجلس عاملہ ۔

Town-councillor : (n) میونسپلٹی کی مجلس عاملہ کا رکن ۔

Town-crier : (n) جارچی؛ ڈھنڈورچی؛ عوام تک خبر پہنچانے والا ۔

Town-cross : (n) قصبہ کی وہ صلیب جو بازار میں نصب ہو ۔

Town-ditch : (n) (تاریخ) شہر کی دیوار کے باہر کی خندق ۔

Town-dweller : (n) قصبے کا رہنے والا ۔

Town-end/Town's end : (n) قصبےکی شاہراہ کا آخری کنارہ یا حصہ ؛ انتہائے قصبہ ۔

Town hall : (n) ٹاؤن ہال؛ میونسپلٹی کا دفتر اور عام جلسہ گاہ ۔

Town-house/Town house : (n) (۱) خانہ٭ شہری؛ کسی شخص کا شہر کا مکان؛ (کسی شخص کی) شہر کی قیام گاہ ( Country house کی ضد) ۔ (۲) ٹاؤن ہال؛ میونسپلٹی کی عمارت ( انتظامیہ کے لئے) ۔ (۳) شہر کی جیل ؛ قصبے کی جیل ۔ (٤) گدا خانہ؛ دارالمساکین ؛ محتاج خانہ ۔

Town-gas : (n) شعلہ دار گیس جو گھریلو اور تجارتی استعمال میں آتی ہے ۔

Town-living : (n) (۱) شہری زندگی ۔(۲) (کلیسا) قصبے کا کلیسائی وقف ۔

Town-made : (a) شہر کا بنا ہوا؛ قصبے کا بنا ہوا ۔

Town-made : (n) شہر کی بنی ہوئی چیز ۔

Town-major : (n) (تاریخ) قصبے کا اعلیٰ انتظامی افسر ۔

Town-meeting : (n) انجمن شہری؛ انجمن بلدی؛ شہر کےرہنے والوں کی جنرل اسمبلی، خصوصاً امریکا میں جسے کچھ قانونی اختیارات بھی ہوتے ہیں ۔

Town-mouse : (n) (مجازاً) شہری آدمی؛ شہر میں رہنے والا؛ قصبے میں رہنے والا ۔

Town-plan : (n) تشکیلِ شہر؛ شہر کا پلان ۔

Town-planning : (n) (۱) (معاشیات) قصبہ بندی؛ تشکیل شہر؛ شہر سازی ۔(۲) (سیاسیات) نقشہ بندی؛ نقشہ شہر سازی ۔

Town-reeve : (n) (تاریخ) قصبے کے تعلق داروں یا زمینداروں کا کارندہ؛ جانداد کا منتظم ۔

Town-talk : (n) شہر کی گفتگو؛ موضوعِ بحث (عام لوگوں کے لئے) ۔

Townee : (n) (آکسفورڈ اور کیمبرج یونیورسٹی والوں کی اصطلاح) ساکن قصبہ؛ قصبے کا رہنے والا؛ شہر والا ؛ جو یونیورسٹی کا رکن نہ ہو ۔

Towner : (n) قصبے کا رہنے والا؛ اہل قصبہ ۔

Townish : (a) شہری؛ قصبہ کا؛ اہل شہر کی طرح کا ۔

**Townless : (a)** بے شہر کا؛ بے قصبے کا ۔

**Townlet : (a)** چھوٹا شہر؛ چھوٹا قصبہ ۔

**Townly : (a)** شہری؛ قصبے سے متعلق ۔

**Townscape : (n)** (۱) شہر کا منظر ۔ (۲) شہری ماحول ۔

**Townsfolk : (n)** (۱) کسی قصبے کے باشندے ۔ (۲) قصباتی لوگ ؛ قصباتی باشندے ۔

**Township : (n) [OE. 'tunscipe'.]** (۱) (تاریخ) کسی کلیسائی حلقے یا جاگیردار کے علاقے کی آبادی ۔ (۲) چھوٹا سا گاؤں یا قصبہ جو بڑے کلیسائی حلقے کا ایک حصہ ہو؛ بڑے کلیسائی حلقے کا ماتحت حلقہ ۔ (۳) (امریکا، کناڈا) ضلع کا پرگنہ جسے بلدی اختیارات حاصل ہوں ؛ چھ میل کے گرد کا علاقہ ۔ (٤) (آسٹریلیا) وہ موضع یا جگہ جہاں بستی بسائی جارہی ہو ۔ (٥) خاص علاقے کے رہنے والے ؛ خاص جاگیر کے باشندے ۔ (٦) (اسکاچستان) مشترکہ کھیتی ۔ (۷) شہرستان ۔ (۸) قصبہ کے رہنے والے؛ باشندگی ۔

**Townsman : (n)** (۱) شہری؛ شہر کے رہنے والے؛ وہ شخص جو قصبہ میں رہتا ہو ؛ اہل شہر ۔ (۲) ایک ہی قصبہ کا باشندہ ؛ ہم شہری ؛ ہم قصبہ ۔ (۳) ساکن دانش گاہ ؛ معمولی شہری؛ یونیورسٹی کا باشندہ ۔

**Townspeople : (n)** (جمع میں) شہر کے لوگ ؛ اہل قصبہ ؛ کسی قصبہ کے لوگ ؛ اہالی شہر؛ شہری ۔

**Townswoman : (n)** شہر کی عورت؛ قصبے کی عورت؛ زن شہری؛ فاحشہ عورت ۔

**Townward : (adv.)** شہر کی سمت؛ بہ سوئے شہر؛ شہر کی طرف یا جانب ۔

**Townward : (a)** شہر کی جانب جانے والے؛ قصبے کے رخ کا ۔

**Townwards : (adv.)** دیکھو Townward (adv.)

**Towser : (n) [f. Touse(v)+ER.]** بڑی ذات کے کتے کا نام ؛ بڑا کتا ؛ تیز آدمی ۔

**Towy : (a)** جوٹ کے ریشے کے مانند ۔

**Tox - :** جزو ترکیبی بمعنی "زہری" "زہر سے متعلق" ۔

**Tox - :** جزو ترکیبی بمعنی "قوس" "کمان" ۔

**Toxaemia : (n) [Gr.]** (طب) مسمومیت خون؛ تسمیم الدم ؛ خون میں زہر پھیل جانا ۔

**Toxaemic : (a)** مسمومیت خون سے متعلق؛ تسمیم الدم سے متاثر ۔

**Toxanaemia : (n)** زہر کی وجہ سے خون میں کمی ۔

**Toxi - :** جز و ترکیبی بمعنی "سمی"؛ "مسموم" ۔

**Toxic : (a) [f. med. L. 'toxicus'.]** (۱) زہر کا یا اس سے متعلق؛ سمّی ۔ (۲) زہریلا؛ زہر آلود؛ زہر سے بھرا ہوا؛ مسمّم؛ زہر آگیں ۔ (۳) جو زہر سے پیدا ہو؛ تسمیمی؛ زہر کی وجہ سے پیدا ہونے والے؛ مسموم ۔

**Toxic : (n)** زہریلی چیز ؛ زہر ۔

**Toxic Epilepsy : (n)** عمل سم؛ سمی مرگی ۔

**Toxic Psychosis : (n)** (طب) سمی خلل دماغ ۔

**Toxic symptoms : (n)** (طب) علاماتِ سمّی ۔

**Toxic theory : (n)** نظریہ سمیہ ۔

**Toxical : (a)** زہریلا ۔

**Toxically : (adv.)** زہر کی طرح؛ سمّی طور پر؛ تسمیمی طور پر ۔

**Toxicant : (a) [f. pa. pple. of med. L. 'toxicare'.]** سمی؛ زہریلا؛ مسموم ۔

**Toxicant : (n)** سم ؛ زہر ۔

**Toxication : (n) [f. med. L. 'toxicare'.]** مسمومیت؛ تسمیم ؛ زہر آلودگی ۔

**Toxicity : (n)** مسمومیت؛ زہر آلودگی ۔

**Toxico - :** جزو ترکیبی بمعنی "زہر" "سم" ۔

**Toxicoderma/-titis/-mitis : (n)** (طب) زہر کی وجہ سے چمڑے کا پھول جانا ۔

**Toxicogenic : (a)** زہرزا ۔

Toxicological (a) : سمیاتی ؛ زہر شناسی سے متعلق ۔

Toxicologically : (adv.) سمّیات کی روسے یا اس کے مطابق ۔

Toxicologist : (n) ماہرِ سمّیات ؛ ماہرِ زہر شناسی ؛ سمّیات داں ۔

Toxicology : (n) [Fr. 'toxicologie'.] زہر شناسی؛ سمیات؛ علم سموم؛ ان دواؤں کا علم جس میں زہر ملا ہوا ہو ۔

Toxicomania : (n) زہر مانیا؛ زہر کا خوف جو خبط کی حد تک پہنچ جائے؛ جوع السم ۔

Toxicophagous : (n) (حیوانیات) زہر خور ۔

Toxicophobia : (n) زہر کی ہیبت؛ زہر کا حد سے زیادہ ڈر جو دل میں بیٹھ گیا ہو ۔

Toxicosis : (n) [mod. L.] (مرضیات) زہر کے کھانے سے جو بیماری ہو؛ ایجادِ مسمومیت؛ حالتِ تسمیم ۔

Toxidermic : (a) جلدی بیماری سے متعلق جو زہر کی وجہ سے ہو ۔

Toxifer : (n) [mod. L. 'Toxifera'.] ایک قسم کا صدفہ جس میں زہر ہوتا ہے ۔

Toxiferous : (a) (حیوانیات) سم دار؛ زہر دار؛ بِس دار ۔

Toxigenic : (a) (حیوانیات) زہر زا؛ بِس زا ۔

Toxin : (n) (۱) (طب) عفونتی زہر؛ مواد سامہ ۔ (۲) سم ؛ زہر ؛ خصوصاً وہ زہر جو کسی جرثومہ کے ذریعے جسم میں پہنچے اور کسی خاص مرض کا باعث ہو ۔

Anti-toxin : (طب) ضد سم؛ انٹی ٹاکسین ۔

Toxin production : (n) (حیوانیات) تولید سم؛ ٹاکسین زائی ۔

Toxiphagous : (n) زہر خور ۔

Toxiphil : (a) سم پسند؛ زہر پسند ۔

Toxiphobia : (n) زہر ترسی؛ سمیت ترسی؛ زہر کی ہیبت ؛ زہر کا حد سے زیادہ ڈر جو دل میں بیٹھ جائے ۔

Toxo - : جزو ترکیبی بمعنی "قوس" "کمان" ۔

Toxo - : جزو ترکیبی بمعنی "زہر" "سم" ۔

Toxodon : (n) ایک قسم کا چوپایہ ۔

Toxodont : (a) ایک قسم کے چوپائے سے متعلق ۔

Toxoglossate : (a) [f. mod. L. 'Toxoglossa'.] معدہ پاصدفوں کی خصوصیتیں رکھنے والا ۔

Toxoid : (a) (حیوانیات) سم نما ۔

Toxon : (n) (حیوانیات) سمانیہ ۔

Toxophil : (a) زہر پسند؛ سم پسند ۔

Toxophilite : (n) تیراندازی کا شائق؛ تیراندازی سیکھنے والا ؛ تیر انداز ۔

Toxophilite : (a) تیر انداز یا تیراندازی سے متعلق ۔

Toxophilitic : (a) تیر اندازی کے شوق یا مشق سے متعلق ۔

Toxophily : (n) تیراندازی؛ تیراندازی کا شوق ۔

Toxophose : (a) سم بردار؛ بِس بردار ۔

Toxophoric : (a) سم بردار؛ بِس بردار ۔

Toxophorous : (a) دیکھو Toxophoric

Toy : (n) [Origin obsc.] (۱) کھلونا؛ محض دل بہلانے کی چیز؛ محض کھلونا؛ بازیچہ ۔ (۲) کھیل؛ وہ کام جو سرسری طور پر بے پروائی سے کیا جائے ۔ (۳) شوق کی چیز ؛ شوق ۔ (٤) سرگرمی ۔ (٥) عورت؛ بانو ۔ (٦) نرالی تحریر یا تقریر؛ مذاق یا دل لگی؛ بے وقوفی یا سست کہانی ۔ (۷) ادنیٰ سی بات؛ معمولی شے ۔ (۸) بے وقوفی کی بات؛ حماقت کی بات ؛ لغویات؛ مہملات ۔ (۹) نمائشی زیور ؛ محض دکھاوے کی چیز ۔ (۱۰) (مجازاً آدمی کے لئے استعمال ہوتا ہے) معمولی آدمی ۔ (۱۱) چھوٹے جانوروں کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔ (۱۲) چھوٹی قسم کے کتے جو پالتو ہوں ۔ (۱۳) مسخرا؛ بھانڈ؛ نقال ۔ (١٤) ترنگ؛ خبط؛ لہر ۔ (١٥) مریل آدمی؛ بودا آدمی ۔

Toy : (v) (۱) کھیلنا؛ دل بہلانا؛ کھیل کود کرنا؛ کھیل تماشے میں لگنا ۔ (۲) غیر سنجیدہ باتیں کہنا؛ غیر سنجیدہ حرکتیں کرنا ۔ (۳) فضول باتیں کرنا؛

خفیف الحرکتی سے کام لینا ۔ (٤) جی بہلانا؛ دل لگی کرنا؛ پیار کرنا؛ نخرے کرنا ۔ (٥) نمود و نمائش کرنا ۔

To toy with : کسی شے سے کھیلنا (پیار سے) ؛ کوئی کام سرسری طور سے اور بے پروائی سے کرنا ۔

Toy box : (n) کھلونے رکھنے کا صندوقچہ ۔

Toy cannon : (n) کھلونا توپ ۔

Toy dog : (n) چھوٹی قسم کے کتے جو شوقیہ یا عجوبے کے طور پر رکھے جاتے ہیں ۔

Toy-shop : (n) کھلونے کی دکان؛ کھیل کود کے سامان کی دکان ۔

Toy soldier : (n) (١) کھلونے کا سپاہی ۔ (٢) احدی سپاہی؛ اس فوج کا سپاہی جسے کبھی لڑنا نہ پڑتا ہو ۔

Toy spaniel : (n) دیکھو Toy dog

Toy terrier : (n) دیکھو Toy dog

Toy train : (n) کھلونا ریل گاڑی ۔

Toyer : (n) کھیلنے والا؛ مذاق کرنے والا؛ فضول گو ۔

Toyful : (a) سرگرم؛ بذلہ گو؛ شوخی آمیز ۔

Toying : (a) (١) کھیلنے والا؛ وہ جو کھیلتا ھے ۔ (٢) بذلہ گو؛ شوخی آمیز؛ لاابالی؛ پیار کرنے والا ۔

Toyingly : (adv.) پیار سے؛ بے پروائی سے؛ لاابالی طورسے ۔

Toyish : (a) (شاذ) (١) بےقید؛ لا ابالی ۔ (٢) بذلہ گو؛ ہرزہ؛ شوخی آمیز ۔ (٣) معمولی؛ بےارزش ۔ (٤) کھلونا مانند؛ بازیچہ مانند ۔ (٥) بے فائدہ ۔

Toyishly : (adv.) معمولی طور پر؛ بذلہ گوئی کے ساتھ ۔

Toyishness : (n) (١) بذلہ گوئی؛ شوخی آمیز ۔ (٢) معمولی چیز ۔

Toyman : (n) کھلونا فروش؛ کھلونے کی دکان رکھنے والا؛ کھلونے کا سامان بنانے والا ۔

Toze : (v) [ME. 'tosen'.] (معدنیات) ٹین دھات کو مٹی کے ساتھ ملی ہوئی دھات سے علاحدہ کرنا ۔

Tra - : سابقہ، ان الفاظ کے پہلے جو حرف صحیح سے شروع ہوتے ہیں Trans کی جگہ آتا ھے ۔

Tra-La/Tra-la-la : (int) انبساط یا شادمانی کا کلمہ ۔

Trabea : (n) [L.] (قدیم روم) ایک قسم کا لبادہ جو بادشاہ اور اور امراء پہلے پہنا کرتے تھے ۔

Trabeate : (a) (L. trabs +-Ate.) (تعمیرات) کڑیوں سے بنا ہوا جس میں شہتیر یا لمبے مربع نما سلوں کے سردل ہوں اور محراب نہ ہوں؛ شہتیر سے ڈھکا ہوا ۔

Trabeated : (a) (f. as prec.+ - ed.) دیکھو Trabeate

Trabeation : (n) [L. trabs.] (تعمیرات) شہتیر دار عمارت ؛ عمارت میں کڑیوں سے کام لینا ۔

Trabecula : (n) [L. dim. of trabs.] (١) (تشریح) جانور یا پودے کا عضو جو چھوٹے شہتیر یا سلاخ کے مانند ہو؛ ایک پٹی جو جوڑنے والی نسوں کو سہارا دیتی ھے؛ اجوزہ ۔ (٢) (نباتیات) دھاری یا پٹی؛ گنڈا ۔

Trabecular : (a) اجوزی؛ پودے یا جانور کے ایسے عضو کا یا اس کے متعلق جو چھوٹے شہتیر یا سلاخ کے مانند ہو؛ ایسی ساخت سے عبارت یا اس کا حامل ۔

Trabeculate : (a) ایسی ساخت کا حامل؛ اجوزہ دار؛ گنڈے دار ۔

Trabuch : (n) [OFr. 'trabue.'] عہد وسطیٰ کا ایک جنگی انجن جس سے دیواروں پر پتھر پھینکے جاتے تھے ؛ منجنیق ۔

Tracasserie : (n) [Fr. 'tracasser.'] شورو وحشت؛ اضطراب؛ ترنڈ؛ معمولی جھگڑا؛ مناقشہ ؛ چھوٹی چھوٹی سی الجھنیں؛ معمولی قسم کی الجھنیں ۔

Trace : (n) [OFr. 'tracier.'] (١) سراغ؛ کھوج؛ تلاش؛ نشان ؛ نشان قدم ۔ (٢) نشان؛ آثار ۔ (٣) کسی مرکب کے بعض اجزا کی خفیف مقدار؛ خصوصاً کیمیا میں، خصوصاً خفیف سی مقدار ۔ (٤) کسی شے، واقعہ یا کیفیت کے وجود کانشان ۔ (٥) خط یا کھینچی ہوئی شکل ؛ اسکیچ ؛ نقش ؛ نقشہ؛ آلہء خودنگار کی کھینچی ہوئی شکل ۔ (٦) (ہندسہ) گردش کرنے والے نقطے، خط یا سطح بننے والی شکل؛ کسی خط یا سطح سے داخلی تقاطع ۔

On one's trace : کسی کی تلاش میں ۔

Trace : (n) [OFr. 'traiz, trais'.] رسی یا چمڑے کی پٹی ۔

Trace : (v) [OFr. 'tracier'.] (۱) رقص میں قدم رکھنا؛ رقص کرنا ۔ (۲) (راستہ ، کوچہ وغیرہ میں) چلنا ۔ (۳) نشان قدم پر چلنا خصوصاً نشان قدم کی مدد سے چلنا؛ پیچھا کرنا ۔ (۵) (مجازاً) راستہ، واقعہ یا تاریخ کا ساتھ دینا؛ وقت کے اعتبار سے رجعت کرنا ۔ (٦) کسی نقشے کی نقل اتارنا ۔ (۷) پتا لگانا؛ سمجھنا (بوسیدہ یا قدیم تحریر کا) ۔ (۸) تلاش کرنا؛ تفتیش و تحقیق کے ذریعے یقین کرنا؛ نشان کا پتا لگانا ۔ (۹) بنانا؛ ڈول ڈالنا؛ کھینچنا؛ خاکہ کھینچنا؛ (حروف) دقت سے لکھنا؛ خاص اہتمام سے لکھنا ۔ (۱۰) نقشے یا تصویر کا عکس اتارنا؛ چربہ اتارنا ۔ (۱۱) کھوج لگانا؛ سراغ لگانا (جانور یا آدمی کا) ؛ پالینا (کھوج یا قدموں کا نشان ۔ (۱۲) (قدیم) (عمارت، سڑک وغیرہ کا) موقع ، عرض اور طول معلوم کر لینا (بچے کھچے نشانات سے) ۔ (۱۳) اندازہ کر لینا ۔

I cannot trace any letter of the date : مجھےاس تاریخ کے کسی خط کا پتا نہیں چلتا ۔

Trace back : (v) سلسلہ ملانا (واقعات وغیرہ کا ابتدا کی طرف) ۔

Traceable : (a) [f. prec. + - Able.] سراغ پذیر؛ قابلِ سراغ ؛ قابلِ تلاش ۔

Traceableness : سراغ پذیری؛ قابلِ سراغ ہونا ۔

Traceability : (n) سراغ پذیری؛ قابلِ سراغ ہونا؛ قابلِ تلاش ہونا ۔

Traceably : (adv.) قابلِ سراغ طور پر؛ اس طرح کہ سراغ مل سکے ۔

Traceless : (a) (۱) بےنشان ؛ بے سراغ؛ لاپتہ ۔ (۲) (سطح) جس میں کوئی نشان یا خط نہ ہو ۔

Tracelessly : (adv.) بغیر سراغ چھوڑے ہوئے؛ لاپتا ہو کر ۔

Tracer : (n) [F. Trace, v + - er.] (۱) عکس اتارنے والا؛ خاکہ کھینچنے والا؛ نقشہ بنانے والا ۔ (۲) سراغ لگانے والا؛ کھوج لگانے والا (کھوئی ہوئی چیزوں کا) ۔ (۳) (کپڑے پر) چربا اتارنے کا آلہ ۔ (٤) (Trace shell) سراغی گولا جس کے پیچھے دھوئیں کا دنبالہ سا بن جاتا ہے ۔

Tracer bullet : (n) گولا ، وغیرہ جس کا خط حرکت دھواں یا چمک سے ظاہر ہوتا ہے ۔

Traceried : (a) کٹاؤ کے کام کا؛ جس پر کٹاؤ کا کام ہو ۔

Tracery : (n) (۱) پتھر کے کٹاؤ کا آرائشی کام (خصوصاً جو گوتھک طرز کی کھڑکیوں سے اوپر بنایا جاتا ہے) ۔ (۲) قدرتی نقش و نگار (خصوصاً کیڑوں کے پروں کے) ۔ (۳) (مجازاً) خط یا دھاگوں سے بنا کوئی لطیف نقش جیسے کشیدہ کاری، نقاشی میں برگ یا شاخ کی تصویر ۔

Trachea : (v) [med. L. = Late L. trachia.] (۱) (تشریح ، حیوانیات) ہَوا کی نالی؛ قصیب ہَوا (جو حلق کےاندر ہوتی ہے)۔ (۲) کیڑوں کی ہَوا کی نالی ۔ (۳) (نباتیات) نالی؛ ظرف ۔ (٤) (نباتیات) پودے کی چوبی نسیج کی نالی جس کے بارے میں پہلے خیال تھا کہ اس سے ہَوا جاتی ہے؛ چوبی نلی ۔

Tracheal : (a) ہَوا کی نالی کا یا اس سے متعلق؛ قصیب ہوا سے ملا ہوا یا اس کی خاصیت کا حامل ۔

Trachean : (a) (حیوانیات) ہوا کی نالی کا ۔

Tracheary : (a) [mod. L. trachearius.] (۱) عنکبوت کی قسم Trachearia سے متعلق ۔ (۲) (نباتیات) ہَوا کی نالیوں کی خاصیت کا حامل یا ان سے عبارت خصوصاً ایسی نسیجوں کےلئے مستعمل جن میں ہَوائی نالیاں بھی ہوں اور پانی لے جانے کے عرقی خلیے بھی ۔

Tracheary : (n) ایسا عنکبوت جس میں ہَوا کی نالی موجود ہو ۔

Tracheate : (n) مفصل پایاں (Arthropode) جن میں ہَوا کی نالی موجود ہو ۔

Tracheate : (a) [mod. L.] جس میں ہَوا کی نالی موجود ہو ۔

Tracheated : (a) جس میں ہَوا کی نالی ہو ۔

Tracheidal : (a) عرقی خلیے کا یا اس کی نوعیت کا حامل ۔

Tracheide : (a) [f. Trachea + - ide, -id.] (نباتیات) عرقی خلیہ جس کی دیوار پانی کے ایصال کا کام کرتی ہے؛ عرقی چوبی خلیہ ۔

Tracheitis : (n) [f. Trachea + - itis.] (مرضیات) ہَوا کی نالی کا متورم ہو جانا؛ ورم قصبیہ ۔

Trachelate : (a) [mod. L. trachelatus.] عنقی؛ گردن نما ۔

Tracheliate : (a) بھونرے کی قسم Trachelida سے متعلق جس کی آنکھوں کے پیچھےگردن نما کھینچاؤ ھوتا ھے۔

Trachelidan : (n) Trachelida کا کوئی رکن ۔

Trachelo - : [Gr. 'trakhelos'.] جزو ترکیبی بمعنی "گردن" ۔

Tracheobranchia : (n) بعض حشرات کے لاروا میں ھونےوالا عضو جس سے سانس لینے کا عمل ھوتا ھے اور جس میں ھَوا کی نلی اور گلپھڑے کی خصوصیات موجود ھوتی ہیں ۔

Tracheobronchial : (a) ھَوا کی نلی اور نرخرے کے متعلق ۔

Tracheocele : (n) گھینگھا؛ قَصَبی؛ قیلہ ۔

Tracheophone : (n) جنوبی امریکا کےپرندوں کی ایک جماعت جن کے مجری الھوا سانس لینے کی نالی میں واقع ھوتے ہیں ۔

Tracheoscope : (n) (طب) قصبیہ بیں ۔

Tracheoscopy : (n) (طب) قصبیّہ بینی ۔

Tracheotomy : (n) [Tracheo - + - Tomy.] ھَوا کی نالی کا عمل جراحی؛ قصبیّہ شگافی ۔

Trachinoid : (a) [mod. L. Trachinus + - oid] مچھلیوں کے ایک خاندان Trachinidae کی خصوصیات کے مشابہ یا ان کے متعلق ۔

Trachinoid : (n) اس خاندان کی مچھلی ۔

Trachoma : (a) [mod. L. Gr. 'Trachoma.'] (۱) (مرضیات) آنکھ کی ایک متعدی بیماری جس میں پپوٹے میں چھوٹے چھوٹے دانے ھو جاتے ہیں؛ تراقوما؛ روھے ۔(۲) نیز حنجرہ کا ورم ۔

Trachomedusan : (a) [f. mod. L.] آبی حیوانات کی ایک قسم کےمتعلق۔

Trachomedusan : (n) اس نوع کا کوئی آبی جاندار ۔

Trachy - : [Gr. trakhus.] جزوترکیبی بمعنی"درشت" یا "سخت" ۔

Trachybasalt : (n) جھام مرمر سیاہ ۔

Trachycarpous : (n) (نباتیات) جھام پھل ۔

Trachymedusan : (a) آبی حیوانات کی ایک قسم کے متعلق ۔

Trachymedusan : (n) اس خاندان کا کوئی آبی جاندار : مرجانیہ ۔

Trachyphonia : (n) کرخت آوازی؛ آواز کی کرختگی ۔

Trachyspermous : (a) (۱) جھام تُخمہ؛ کھردر اتُخمہ ۔(۲) جھام چٹان سے متعلق؛ چٹانوں کے نام سے متعلق ۔

Trachyte : (n) [F. f. Gr. 'Trachus'.] (ارضیات وکان کنی) آتش فشانی چٹانوں کی ایک قسم جن کی سطحیں کھردری ھوتی ہیں؛ جھام چٹان؛ اب ایسی چٹانوں کے لئے مخصوص ھے جو فیلسپر پر مشتمل ھوتی ہیں ۔

Trachytic : (a) کھردری آتش فشاں چٹان کا؛ جھام چٹان کے مشابہ یا اس سے متعلق ۔

Tracing : (n) (۱) کھوج لگانا؛ سراغ لگانا ۔(۲) خاکہ کھینچنا؛ تصویر کا عکس اتارنا؛ نقش؛ طراحی؛ چربا اتارنا ۔(۳) عکس یا چربا جو کپڑے پر اتارا گیا ھو ۔(٤) چربے کی نقل ۔

Tracing-cloth/-linen : (n) ایک قسم کا چکنا؛ شفاف کپڑا جس سے چربا اتارا جاتا ھے؛ چرباگیر کپڑا ۔

Tracing-paper : (n) چربا کاغذ؛ نقل اتارنے والا کاغذ ۔

Tracing-wheel : (n) دندانے دار پہیّا جس سے نقش ونگار بنائے جاتے ہیں ۔

Track : (n) [OFr. trac, traq.] (۱) لیک ؛ وہ جو نشان قدم سے بن جائے خصوصاً (ارضیات) کسی جانور کے متحجر نشان قدم کے سلسلے ۔(۲) (جمع) قدم کے نشان؛ چلنے کے نشان ۔(۳) طریقہ؛ روش؛ راہ ۔(٤) پگڈنڈی؛ رستہ ؛ (مجازاً) زندگی کی (مقرر) روش ۔(٥) گھُڑدوڑ کا رستہ (جو خاص طور سے تیار کیاجاتا ھے) ۔(٦) ریل؛ لائن؛ پٹری ۔(۷) لچک دار پٹری جو ٹریکٹر وغیرہ میں لگی رہتی ھے اور وہ اسی پر چلتا ھے ۔(۸) گاڑی کے پہیّوں کے درمیان (عرضی) فاصلہ ۔(۹) (حیوانیات) تلوے خصوصاً پرندوں کے ۔(۱۰) خط سیر ۔(۱۱) نسیج یا رگ خون کا رستہ؛ زخم کا رستہ ۔

In one's tracks : وہیں پر؛ وہیں کی وہیں؛ جلد؛ فوراً۔

Off the track : راستے سے باہر ؛ ہٹی ہوئی ؛ نیز مجازاً۔

On the track(of) : تلاش میں، نیز نشانِ راہ جانتے ہوئے۔

Singletrack/Double- : اکہری لائن ؛ دوہری لائن ۔

The beaten track : پامال راستہ؛ عام روش؛ عام طرز؛ پرانی لکیر ۔

To cover (up) a person's tracks: کسی کی تحریکوں یا اقدامات کو پوشیدہ کرنا یا ان پر پردہ ڈالنا ۔

To keep track : کسی چیز کی رفتار، پیش رفت یا سلسلے کا ساتھ دینا؛ پیچھا کرنا یا اسے سمجھنا۔

To make tracks/-for : رفو چکر ہوجانا؛ تیزی سے چلا جانا؛ روانہ ہو جانا؛ بھاگ جانا ۔

Track : (v) [f. prec.] (۱) (جانور وغیرہ کا) کھوج لگانا؛ پاؤں کے نشان دیکھتے ہوئے چلنا ۔ (۲) پتا چلانا لینا (واقعات وغیرہ کا) ۔ (۳) لائن بچھانا؛ پٹری بچھانا (حرف مرکبات کے ساتھ) جیسے Single track, Double track (امریکا) ۔ (٤) (مرضیات) اس کا رستہ بنانا ۔ (٥) (پہیوں کا) اس طرح چلنا کہ پچھلا اگلے کی لیک پر رہے ۔

Track : (v) [Du. trekken.] (رسّی سے) کھینچنا؛ کھینچ کر لے چلنا (کشتی کو کنارے پر سے)۔

Track-brake : (n) ریلوے بریک جو ریل کو فشار سے روک لیتا ہے۔

Track-clearer : (n) ریل کی پٹری کی رکاوٹوں کو دور کرنے والی سلاخ جو ریل کے پہیے کے آگے لگی ہوتی ہے۔

Track layer : (n) میل گزار ۔

Track-mile : (n) اکہری لائن کا میل ۔

Track-mileage/-scale : (n) ریل گاڑیوں کے تولنے کا ترازو ؛ گاڑی کانٹا ۔

Trackage : (n) [f. Track, n +-Age] (۱) کشتی کی کھنچائی؛ کھینچنے کا فعل یا اس کی اجرت ۔ (۲) ریل کی پٹری کا پورا سلسلہ؛ اس کی مجموعی لمبائی ۔

Trackage charge : (n) کسی کمپنی کے ذریعے ریلوے لائن کے استعمال کئے جانے کی اُجرت ۔

Tracked : (a) پٹری دار؛ جس میں لچک دار پٹری لگی ہو ۔

Tracker : (n) کھوج لگانے والا؛ وہ شخص یا شے جس سے پتہ معلوم ہو؛ نقش راہ یا راستے کا ماہر؛ کھوج لگانے والا۔

Tracker : (n) رسّی سے کھینچنے والا؛ رسی سے جہاز کو کنارے پر سے لے جانے والا۔

Trackless : (a) [f. Track, + - less.] جس میں کوئی رہگزر نہ ہو ؛ ناگزار (جنگل وغیرہ)؛ بےسراغ؛ بے نشان؛ بے اثر؛ بے جادہ؛ بے ریل ۔

Trackless : (n) بے پٹری کی (ٹرام وغیرہ) ۔

Tracklessly : (adv.) بغیر سراغ چھوڑے ہوئے؛ بغیر راہ گزار کے۔

Tracklessness : (n) (۱) ناگزاری ۔ (۲) بے سراغی ۔ (۳) بے نشانی ۔

Trackway : (n) [f. Track+way.] راہ گیروں سے پامال راستہ؛ نیزقدیم برطانوی راستہ؛ پہاڑوں پر واقع راستہ۔

Tract : (n) [L. 'tractatus'.] (۱) مقالہ؛ رسالہ؛ نشریہ؛ چھوٹی سی کتاب (کسی مذہبی، سیاسی یا دوسرے موضوع سے متعلق) جو تبلیغ کے لئے موزوں ہو ۔ (۲) (رومی کلیسا) ایک طرح کی مناجات ۔

Tract : (n) [L. 'tractus.'] (۱) کسی فعل یا حالت کا تسلسل یا مسلسل قیام؛ کسی بیانیہ کا تسلسل (اب شاذ یامتروک) ۔ (۲) قطعہ؛ خطہ؛ علاقہ (tract of sand ناحیہ (pathless tract ۔ (۳) (تشریح) کسی عضو یا نظام کا دائرہ، رقبہ ۔ (٤) (قدیم) مدت؛ دور ۔

Olfactory tract : دائرۂ شم؛ حلقۂ شم ۔

Optic tract : حلقۂ بصر ۔

Respiratory tract : حلقۂ تنفس ۔

Tractability/Tractableness : (n) تربیت پذیری؛ تاثیر پذیری؛ اثرپذیری۔

Tractable : (a) [L. tractabilis.] (۱) تربیت پذیر؛ تاثیرپذیر؛ بات ماننے والا ؛ قابو کا (آدمی) ۔ (۲) اثر پذیر (شے)؛ قابو کی (کوئی چیز) ۔

Tractably : (adv.) تربیت پذیری سے؛ اطاعت پذیری کے ساتھ۔

Tractarian : (n) [f. Tract + - arian.] مصنف، ناشر یا رسالوں کا تقسیم کرنے والا؛ ایک فرقۂ عیسویت کا حامی۔

Tractarian : (a) (۱) مصنفوں یا ناشروں سے متعلق ۔ (۲) کتاب تقسیم کنندہ ۔

Tractarianism : (n) قدیم کیتھولک مذہب کی تائید میں عقلیت اور رسمیت کے خلاف (high church) والوں کی تحریر جن کے اصول Pusey, Keble Newman, Frounde وغیرہ نے نوے رسالوں میں تحریر کئے تھے جو Tracts for the times کہلاتے ہیں۔

Tractate : (n) [L. 'tractatus.'] رسالہ؛ چھوٹی سی کتاب ۔

Tractile : (a) [Late L. 'tractilis'.] جو نکالا جاسکے (جیسے کسی بینک سے رقم)؛ قابلِ کشش ۔

Electric tractile : قوت کشش برقی ۔

Tractility : (n) نکالے جانے کی صفت ۔

Traction : (n) [med. L. 'tractionem'.] (۱) کسی چیز کو (کسی سطح پر) کھینچنا؛ کھنچائی (گاڑی وغیرہ کی)؛ جرّ ؛ دیکھو Steam traction, Electric traction ۔ (۲) سکڑنا ؛ انقباض (جیسے عضلات کا) ۔ (۳) (مجازاً) کھنچاؤ ؛ کھینچنے والی قوت ۔ (٤) Force of traction کا مخفف؛ رگڑ کی تعداد ۔

Angle of traction : زاویہ جرّ ؛ کھنچائی کا زاویہ ۔

Force of traction : کھنچائی کی قوت ۔

Line of traction : کھنچائی کا خط؛ خط جرّ ۔

Traction-aneurysm : (n) نسیج انقباض؛ شریان کا پھیلنا عضلات کے سکڑنے کی وجہ سے ۔

Traction-engine : (n) بھاری بوجھ کھینچنے والا انجن جو معمولی سڑکوں پر چلتا ھے، نیز اسی طرح کا انجن جو زراعتی کام میں استعمال ہوتا ھے ۔

Traction-wheel : (n) چلانے والا پہیا جس سے انجن وغیرہ چلاتے ہیں۔

Tractional : (a) جرّی ؛ کھنچائی کا ۔

Tractitian : (n) مقالہ نویس؛ رسالہ نویس ۔

Tractive : (a) [f. L. 'tract' - + - ive.] جرّی؛ کھنچائی کا؛ کھینچنے کی صلاحیت رکھنے والا؛ کھینچنے والا ۔

Tractive nerve : (n) کھینچنے والا عصب ۔

Tractor : (n) [Late or med. L.] (۱) ٹریکٹر؛ کھینچنے والا انجن (جو معمولی سڑکوں پر چلتا ھے)؛ کھیت جوتنے کی موٹر گاڑی ۔ (۲) متحرک یا ساکن انجن جس سے کوئی چیز کھینچی جاتی ہو ۔ (۳) جرّی طیارہ (جس کا انجن آگے ہوتا ھے) ۔

Tractoration : (n) فلزی ٹریکٹر کا استعمال ۔

Tractorize : (v) ٹریکٹر استعمال کرنا؛ ٹریکٹر سے کام کرنا ۔

Tractory : (a) کھینچے جانے سے متعلق؛ کشندہ؛ کھینچنے والا۔

Tractrix/Tractrices : (n) [mod. L. fem. of tractor.] ایسا منحنی (curve) جس کے خط مماس اور مقطوعہ کے درمیان جو سیدھی لکیر ہو وہ مستقل ہو ۔

Tractus : (n) [med. L.] دیکھو Tract : (n)

Tradable/Tradeable : (a) قابلِ تجارت: خریدوفروخت کے لائق؛ تجارتی؛ لین دین کے لائق؛ قابلِ مبادلہ ۔

Trade : (n) [MLG. 'trade.'] (۱) کام ؛ کاروبار؛ حرفہ؛ پیشہ (دستکاری وغیرہ کا) ۔ (۲) تجارت؛ سوداگری؛ بیوپار۔ (۳) راہ؛ طریقہ؛ نقشِ پا۔ (٤) آمدو رفت؛ جماعت تجار (The trade will never submit to it.) ۔

Balance of trade : در آمد برآمد کا فرق ۔

Be in the trade : دکاندار ہونا؛ تاجر ہونا؛ خردہ فروشی کرنا ۔

Board of trade : پریوی کاؤنسل کی کمیٹی جو تجارت وصنعت کی نگراں ھے؛ ایوانِ تجارت ۔

Carrying trade : تجارت حمل ونقل ؛ سمندر کے راستے ایک ملک کا مال دوسرے ملک میں پہنچانے کا کاروبار ۔

Domestic trade/ Home- : تجارت داخلہ؛ اندرونی تجارت۔

Fair trade : باہمی آزاد تجارت (مابین اقوام) ۔

Trade price : (n) جس قیمت پر تھوک فروش خردہ فروش کو مال دیتا ہے؛ دساوری قیمت ۔

Trade-route : (n) تاجروں یا قافلہ والوں کا راستہ؛ تجارتی جہازوں کا راستہ ۔

Trade-sale : (n) کسی مخصوص تجارت کےلئے یا اس کے ذریعہ ہونے والا نیلام ۔

Trade school : (n) وہ اسکول جہاں دستکاریاں سکھائی جاتی ہیں ۔

Trade-show : (n) نئی فلم کا خاص تماشا جو صرف نقادوں اور سنیما کے مالکوں کو دکھانے کے لئے کیا جاتا ہے؛ نمائشی کھیل ۔

Trade-show : (v) نمائشی کھیل دکھانا ۔

Trade-Union/Trades-Union : (n) کسی صنعت کے مزدوروں کی انجمن جو ان کے حقوق کے تحفظ کے لئے قائم کی جاتی ہے ۔

Trade-Unionism : (n) مزدوروں کی انجمن قائم کرنے کا اصول ونظام ۔

Trade-Unionist : (n) (۱) مزدوروں کی انجمن قائم کرنے کا حامی ۔ (۲) مزدوروں کی انجمن کا رکن ۔

Trade-wind : (n) [f. Trade, n + wind.] بادِ مراد؛ وہ ہوا جو بحرِاوقیانوس اور بحرالکاہل میں عرض البلد ۳۰ْ شمالی اور ۳۰ْ جنوبی کے درمیان خط استوائے حرارت کی طرف چلتی رہتی ہے اور زمین کی گردش سے مغرب کی طرف پھر جاتی ہے ۔

Trade winds : (n) بادِ مراد اور بادِ مخالف ۔

Tradeful : (a) تجارتی؛ پر تجارت ۔

Tradeless : (a) بغیر تجارت کا؛ تجارت سے عاری ۔

Trader : (n) تاجر؛ تجارت پیشہ شخص؛ تجارتی جہاز ۔

Tradescantia : (n) [mod. L., f. name of John Tradescant, naturalist, +ia.] (نباتیات) سدا بہار جھاڑیوں کی ایک امریکی‌نوع؛ برگ بیدی ۔

Tradesfolk : (n) [f. Trade + folk.] تاجر؛ سوداگر؛ تجارت پیشہ خاندان؛ تاجر اور ان کے گھرانے؛ دکاندار؛ کاریگر؛ دستکار ۔

Foreign trade : تجارتِ خارجہ؛ بیرونی تجارت؛ درآمد برآمد کا کاروبار ۔

Free trade : آزادانہ تجارت (جس پر درآمد روکنے یا ملکی صنعت کو دیگر ممالک کے مقابلے سے محفوظ رکھنے کےلئے محصول نہ لگایا گیا ہو)۔

Jack of all trades : ہر فن مولا ۔

The trade : (۱) (بول چال) لائسنس دار شراب فروش ۔ (۲) (بحریہ کی اصطلاح) محکمۂ بحری کا شعبۂ آبدوزی ۔

Tricks of trade : تجارت کے گر ۔

Trade : (v) [f. prec.] (۱) تجارت کرنا؛ کاروبار کرنا؛ بیوپار کرنا۔ (۲) خریدوفروخت کا معاملہ کرنا؛ سودا کرنا (کسی شخص سے) ۔ (۳) (تجارتی) مال لے جانا ۔ (٤) بدلائی کرنا؛ مال کا مبادلہ کرنا ۔ (۵) سیاسی اثر سے ناجائز فائدہ اٹھانا؛ سیاست میں ناجائز سودا کرنا ۔

Trade : (a) تجارتی؛ تجارت سے متعلق؛ تجاری ۔

Trade allowance : (n) تجارتی تخفیف (تھوک فروش یا خردہ فروش تاجروں کےلئے) ۔

Trade association : (n) تجارتی انجمن (تجار کے عام مفاد کی حفاظت کی خاطر) ۔

Trade board : (n) پنچایت جو بعض صنعتوں میں اندرونی جھگڑوں کے فیصلے کے لئے قانوناً مقرر کی جاتی ہے ۔

Trade coin : (n) وہ سکّہ جو بیرونی تجارت میں استعمال ہوتا ہے ۔

Trade dollar : (n) وہ ڈالر جو ایشیائی تجارت کے لئے امریکا نے جاری کیا تھا ۔

Trade-hall : (n) ٹریڈ ہال؛ تاجروں کے جلسوں کی جگہ ۔

Trade-mark : (n) رجسٹری شدہ الفاظ یا نشان جو بنانےوالا اپنی مصنوعات کے لئے مقرر کرلے؛ ٹریڈ مارک ۔

Trade-name : (n) (۱) کسی شے کا تجارتی نام؛ بازار کا نام ۔ (۲) وہ خاص نام جو بنانے والا اپنی چیزوں کا رکھتا ہے؛ رجسٹری شدہ نام ۔

Tradesman/Trades men : (n) کاسب؛ سوداگر؛ دکان دار؛ پیشه ور سوداگران؛ تجّار ۔

Tradespeople : (n) سوداگران؛ تجّار؛ دکان دار؛ پیشه وران ۔

Tradeswoman : (n) خاتون سوداگر؛ تجارت پیشه عورت؛ تجارت کرنے والی عورت ۔

Trading : (n) [f. Trade, v + - ing.] تجارتی عمل خصوصاً تجارتی کاروبار؛ خریدوفروخت ؛ بیوپار؛ تجارت؛ سودا گری۔

Trading : (n) (۱) سوداگر؛ تجارت کرنے والا؛ تجارت ۔ (۲) مبادلہ؛ معاملہ؛ لین دین ۔

Tradition : (n) [OFr. 'Tradicion.' ad. L. 'traditio'.] (۱) روایات : وہ عقائد یا رسوم جو پشتہا پشت سے چلی آرہی ہوں ۔ (۲) روایات کا ایک پشت سے دوسری پشت کی طرف منتقل ہونا؛ نقل روایات ۔ (۳) (دینیات) احکام وعقائد جو ضبط تحریر میں نہ آئے ہوں؛ خصوصاً (الف) احکام الٰہی جو فریسیوں کے عقیدے کے مطابق حضرت موسیٰ پر نازل ہوتے تھے ۔ (ب) حضرت عیسیٰ کی زبانی تعلیمات جنھیں حواریوں نے قلم بند نہیں کیا۔ (ج) (اسلام) حدیث وسُنّت؛ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قول اور عمل ۔ (٤) ادب اور فنون لطیفہ کے اصول جو پشتہا پشت کے تجربے اور عمل پر مبنی ہیں ؛ ادبی روایات ؛ فنی روایات ۔ (٥) (قانون) باضابطہ حوالے کرنا یا کیا جانا؛ تحویل؛ سپردگی ۔

Tradition : (v) [f. prec.] (شاذ) بصورت حدیث وروایات کہنا؛ حدیث کے طور پر لانا؛ روایت کرنا؛ قدیم روایت کے مطابق کرنا ۔

Traditional : (a) [f. as prec. + - al.] (۱) روایتی؛ روایت کی نوعیت کاحامل؛ روایت سے ماخوذ؛ روایت کا؛ روایت پر مبنی ۔ (۲) مطابق روایاتِ قدیم؛ پرانی روِش کا ۔

Traditionally : (adv.) روایت کی رو سے ۔

Traditionalism : (n) [f. prec + - ism.] (۱) روایت پرستی؛ قدیم عقائدورسوم کا حدسےزیادہ احترام ۔ (۲) حدیث وسُنّت کی پیروی ۔ (۳) منقولیت؛ مذہب کا دارومدار وحی اور روایات پر سمجھنا ۔

Traditionalist : (n) (۱) روایات پرست ۔ (۲) اہل حدیث ۔ (۳) منقولی ۔ (٤) منقول پسند ۔

Traditionalistic : (a) (۱) روایات پسندانہ ۔ (۲) اہل حدیث کا ۔ (۳) منقولی؛ منقولیت پسندانہ ۔

Traditionary : (a) دیکھو Traditional

Traditionary : (n) روایات کی سند قبول کرنے والا شخص ۔

Traditioner : (n) [f. prec+ - er.] (۱) روایات کو سند ماننےوالا یا ان کا احترام کرنے والا شخص ۔ (۲) روایات کا پرچار کرنے والا یا اُن پر عمل پیرا ۔

Traditionist : (n) [f. prec + - ist.] دیکھو Traditioner

Traditive : (a) [Fr. 'tradilif'.] روایت کا حامل : روایت کی نوعیت کا؛ روایت کا؛ روایتی ۔

Traditor : (n) [L. f. 'tradere'.] زمانہ اولیٰ کا عیسائی جو اپنی جان بچانے کی خاطر بائبل کے نسخے یا کلیسا کی اِملاک دشمنوں کے حوالے کردیتا تھا ۔

Traduce : (v) [L. 'traducere'.] (۱) بُرا کہنا؛ بدنام کرنا ۔ (۲) تہمت لگانا؛ بہتان باندھنا ۔

Traducement : (n) بدگوئی؛ بدنامی؛ بہتان باندھنا یا باندھا جانا ۔

Traducer : (n) [f. prec. + - er.] بدنام کرنے والا؛ مفتری۔

Traducian : (n) [late L. 'traducianus'.] (۱) توالدروح کا قائل؛ یہ عقیدہ رکھنے والا کہ جسم کی طرح روح بھی توالدوتناسخ کے ذریعے منتقل ہوتی ہے ۔ (۲) اس عقیدے کا حامل کہ اولین گناہ باپ سے بیٹے تک منتقل ہوا ہے ۔

Traducian : (a) توالد روح کے عقیدے سے متعلق ۔

Traducianism : (a) عقیدہء توالدِ روح ۔

Traducible : (a) بدنامی کے لائق؛ جس پر تہمت لگائی جا سکے ۔

Traducingly : (adv.) بدگوئی سے؛ بدنامی کے ساتھ۔

Traduction : (n) [OFr., or L. 'traductionum'.] (۱) (اب شاذ) انتقال ؛ تسلسل ( اسلاف سے اخلاف تک ) ۔ (۲) بدگوئی؛ بدنامی ۔ (۳) (منطق) قیاس منطقی ایک دوسرے کی طرف ۔

Traductive : (a) [L. traduct-, traducere+-ive] (۱) (اب شاذ یا متروک) موروثی؛ اجدادی؛ نیاگانی؛ مشتق؛

ماخوذ ۔ (۲) (منطق) جس میں قیاس منطقی شامل ہو ۔

**Trafalgar square** : (n) ٹریفلگر اسکوائر : لندن کا مشہور چوک جہاں امیر البحر نیلسن کا مجسّمہ ہے ۔

**Traffic** : (n) [a. F. 'trafique', mod., F. 'trafic'.] (۱) ٹریفک (ریل، جہاز وغیرہ کے مال اور مسافروں کی) آمد و رفت؛ ٹریفک ؛ رہروی ۔ (۲) (کسی خاص مال کا) بیوپار؛ تجارت (the traffic in raw hides) ۔ (۳) (آنے جانے والے) مال کی مقدار؛ مسافروں کی تعداد ۔ (٤) حمل ونقل ۔ (٥) تلفونی استعمال؛ تلفون ٹرافک ۔

**Traffic** : (v) [OFr. 'trafiquer'.] (۱) (کسی مال کی) خرید و فروخت کرنا؛ تجارت کرنا؛ بیوپار کرنا؛ اجناس کا مبادلہ کرنا ۔ (۲) (مجازاً) (تجارتی مال کے علاوہ دوسری چیزوں کا) بیوپار کرنا ۔

**Traffic density** : (n) (ریل) کسی خاصّ مدت میں ریلوے یا شاہراہ سے گزرنے والے مسافروں کی تعداد اور مال کی مقدار ۔

**Traffic-returns** : (n) گوشوارۂ مسافران؛ گوشوارۂ آمد ورفت۔

**Traffic-sign** : (n) نشان رہروی ۔

**Traffic-signal** : (n) اشارہ آمدورفت ۔

**Traffic-taker** : (n) ریلوے ملازم جو آمدورفت کا گوشوارہ تیار کرتا ہے ۔

**Trafficable** : (a) [t. prec. + - able.] (۱) آمدورفت کے لائق ۔ (۲) قابلِ خریدوفروخت؛ جو بازار میں قابل خریدوفروخت ہو ۔

**Trafficker** : (n) (۱) تاجر؛ بیوپاری؛ سوداگر ۔(۲)گفت وشنید کرنے والا؛ چالباز ۔

**Trafficless** : (a) ٹریفک سے خالی؛ آمدورفت سے عاری؛ جس پر آمدورفت (مال اور مسافروں کی) نہ ہو ۔

**Trafficmeter** : (n) ٹریفک پیما؛ استعمال پیما ۔

**Tragacanth** : (n) [Fr. 'tragacante'.] (۱) کتیرا (جھازی)؛ حُلبَہ ۔ (۲) کتیرا گوند؛ ایک قسم کا گوند سفید یا سرخی مائل رنگ کا جو دواسازی اور کپڑے چھاپنے کے کام آتا ہے ۔

**Tragedian** : (n)[Late ME., prob. OFr.tragediane.] (۱) المیہ نگار؛ المیہ (ناٹک) لکھنے والا ۔ (۲) المیہ کا ایکٹر؛ المیہ اداکار ۔

**Tragedienne** : (n) [Fr. fem. of 'tragedien'.] خاتون المیہ نگار ۔

**Tragedize** : (v) [f. Tragedy + - ize.] (۱) الم انگیز بنانا؛ ٹریجڈی کے طور پر پیش کرنا ۔ (۲) غم انگیز یا الم انگیز ہونا؛ المیہ ہونا ۔ (۳) (مجازاً) المیہ انداز میں بولنا یا ایکٹنگ کرنا؛ المیہ طرز میں اداکاری کرنا ۔

**Tragedy** : (n) [Late ME. 'tregedie'.] (۱) ٹریجڈی ؛ المیہ ؛ حزنیہ؛ نظم یا نثر ناٹک جن کا موضوع اور اُسلوب بیان بہت بلند اور انجام المنا ك ہو ۔ (۲) (Capital T سے) پیکر المیہ ؛ المیہ مجسم ؛ المیہ ناٹک بہ حیثیت ایک مجسم شخص کے ۔ (۳) (مجازاً) دردناك یا المناك واقعہ؛ شدید حادثہ یا جرم؛ واقعہ ہائلہ ۔

**Tragedy queen** : (n) المیہ کی ایکٹریس؛ اداکارہ ۔

**Tragelaph/Tragelaphus** : (n) [L. 'tragelaphus.'] (۱) شاخ دار جانور کی ایک نوع کا نام ۔ (۲) ایک خیالی و افسانوی جانور؛ بکری اور ہرن سے مشابہ ۔ (۳) (حیوانیات) ہرن کی ایک قسم؛ مِرگ ۔

**Tragelaphine** : (a) مِرگ کی جماعت سے متعلق ۔

**Tragi -** : جزوترکیبی بہ معنی "الم انگیز" ۔

**Tragi-comedy** : (n) (۱) ٹریجی کامیڈی؛ المفرحیہ؛ ایسا ناٹک یا واقعہ جس میں الم وطرب کا رنگ ملا جلا ہو؛ رنج وخوشی میں سمویا ہوا واقعہ خصوصاً ایسا ڈراما جس میں طربیہ کردار حاوی ہوں مگر انجام الم ناك ہو ۔ (۲) (مجازاً) حقیقی زندگی میں الم ناك اور پُرمزاح عناصر کا اجتماع۔

**Tragi-comic** : (a) [Tragi - + comic.] المفرحی؛ جس میں راحت اور الم کا رنگ ہو؛ ٹریجی کامیڈی کی خصوصیت کا حامل؛ المیہ اور طربیہ عناصر کا میل ۔

**Tragi-comic-pastoral** : (a) المفرحی اور راعیانہ خصوصیات کا حامل ۔

**Tragi-comical** : (a) المفرحی؛ جس میں رنج وراحت کا رنگ ہو ۔

Tragi-comically : (adv.) المفرحی انداز میں؛ رنج وخوشی کے سمونے ہوئے انداز میں ۔

Tragic : (a) [L. 'tragicus' Gr. 'tragicos'.] (۱) المیہ سے متعلق؛ المیہ کی طرز کا؛ المیہ؛ المیہ سے مشابہ؛ غمگین؛ غم انگیز ۔ (۲) المناک؛ دردناک ۔ (۳) المیہ کے عمل یا انجام سے مشابہ؛ حقیقی زندگی میں المیہ کی خصوصیات کا حامل؛ جان فرسا؛ روح فرسا؛ ہولناک؛ آفت خیز ۔

Tragic : (n) دیکھو Tragedian

The tragic : جو المیہ ہو ؛ ڈرامے یا زندگی کا الم انگیز پہلو : المیہ کا طرز ۔

Tragic irony : (n) الم ناک طنز؛ یونانی المیے میں مصنف کا کسی شخص کی زبان سے ایسے الفاظ کہلانا جن میں دردناک معنی پنہاں ہوں یا کسی المناک واقعہ کی پیش گوئی ہو جسے کہنے والا خود نہ سمجھتا ہو مگر حاضرین سمجھتے ہوں ۔

Tragical : (a) (۱) المیہ کا؛ الم انگیز؛ حُزن انگیز ۔ (۲) درد ناک؛ المناک؛ ہولناک، جاں فرسا؛ روح فرسا۔

Tragically : (adv.) (۱) المیہ کے انداز میں ۔ (۲) المناک طورپر؛ دردناک طریقے پر ۔ (۳) شدید حادثے یا مصیبت کے طور پر ۔

Tragicalness : (n) المناک ہونا ؛ دردناک ہونا؛ المیہ کے انداز کا ہونا ۔

Tragicomedian : (n) ٹریجڈی کامیڈی کا ایکٹر ۔

Tragopan : (n) [L. Gr. 'Tragopan.'] تیتر کی ایک قسم؛ سیہی جس کے کانٹے کھڑے ہوجاتے ہیں؛ کبک؛ ایک فرضی پرندہ۔

Tragus : (n) [Late L., from 'tragus.'] (تشریح) صَرصُورُ الاُذن؛ غَنَمَہ؛ خارجی کان کے پاس کا اُبھار۔

Trail : (n) [app. f. Trail.] (۱) دُنبالہ ؛ وہ چیز جو کسی دوسری چیز کے پیچھے لگی ہو یا گھسٹ رہی ہو (engine left a trail of smoke behind it) ۔ (۲) توپ گھسیٹنے کی گاڑی کا نچلا حصہ ۔ (۳) لکیر جو کسی چیز کے کسی سطح پر گھسیٹنے یا چلنے سے بن جائے ۔ (٤) شکار کی بو : کھوج ۔ (٥) لیک؛ پگڈنڈی (خصوصاً جنگل وغیرہ میں) ۔ (٦) برگدار زیور ۔ (۷) (علم النجوم) نشان جو تشت پرستاروں کی تصویر کی حرکت سے پڑ جائے ۔ (۸) (ارضیات) گلیشیر یا دوسرے تہ نشیں مادوں کا نام جو قدیم تر ساخت پر پڑے ہوں ۔

At the trail : (فوج) رائفل کو ہاتھ سادھ کر لٹکائے ہوئے ۔

Right trail/Left - : رائفل سیدھے یا الٹے ہاتھ پر سادھ کر لٹکائے رکھنا ۔

Trail arm : (فوج) رائفل کو ایک ہاتھ پر سادھ کر لٹکائے رکھنا ۔

Trail-net : بڑا جال جسے دریا میں ڈال کر کھینچتے ہیں ۔

Trailing-wheel : گاڑی کا پچھلا حصہ؛ دونوں پچھلے پہیوں میں سے ایک ۔

Trail : (v) [ME. 'trail(l)e'.] (۱) پیچھے گھسیٹنا : پیچھے گھسٹتے ہوئے چلنا ۔ (۲) پیچھا کرنا؛ کھوج لگانا ۔ (۳) (گھاس وغیرہ کو) پیروں سے روند کر لیک بنانا ۔ (٤) پیچھے گھسیٹنا ۔ (٥) گھسٹنا؛ بڑی مشکل سے چلنا؛ رینگ رینگ کر چلنا ۔ (٦) لٹکنا؛ جھولنا ۔ (۷) (پودے، بیل وغیرہ کا) چڑھنا؛ پھیلنا (دیوار یا زمین پر) ۔ (۸) زیور سے سجانا؛ نقش ونگاربنا کر سجانا ۔

Trail-board : (n) جہاز کا منقش تختہ ۔

Trail-net : (n) ایک قسم کا جال ۔

Trailer : (n) [f. prec. + - er.] (۱) Trail کا اسم فاعل ۔ (۲) بیل؛ چڑھنے یا پھیلنے والا پودا ۔ (۳) پہیےدار کرسی جو بائیسکل یا ٹرائیسکل کے پیچھے لگی ہو ۔ (٤) ٹرام گاڑی جو دوسری گاڑی کے پیچھے گھسٹ رہی ہو ۔ (٥) نمونہء فلم؛ فلم کے منتخب حصے جو اشتہار کے طور پر پہلے دکھائے جاتے ہیں ۔

Trailing : (a) (۱) پیچھے لگنے والا؛ آویختہ ۔ (۲) گاڑی کے پچھلے حصے(Trail- wheel) سے متعلق ۔

Trailing : (n) (۱) تعاقب؛ تعقیب ۔ (۲) دوڑنے والا ۔ (۲) کھینچے جانے کا عمل؛ کشش ۔

Trailingly : (adv.) پیچھے لگتے ہوئے ۔

**Train : (n) [Fr.]** (۱) ریل گاڑی؛ ٹرین ۔ (۲) دنبالہ؛ کوئی شے جو پیچھے گھسٹتی جائے؛ خصوصاً عورتوں کے سائے یا بادشاھوں اور بڑے عہدہ داروں کی منصبی پوشاک کا پچھلا لٹکتا دامن ۔ (۳) پرند کی لمبی یا بڑی دم جیسے طاؤس کی؛ دُم دارتارے کی دُم ۔ (٤) سلسلہ (نوکروں اور ہمراہیوں کا) : خدم و حشم ؛ وہ لوگ جو جلو میں ہوں ۔ (٥) سلسلہ (اشخاص یا اشیا کا)۔ (٦) بارود کا سلسلہ جس سے سرنگ اُڑائی جاتی ھے؛ سرنگ ۔ (۷) (قدیم) عمدہ نظام یا ترتیب (matter in a fine train) ۔ (۷) (مشین میں) چرخیوں یا پرزوں کا سلسلہ ۔ (۸) (شعروسخن) ندی کے دھارے کے لئے مستعمل ۔

**Train : (v) - [OE.]** (۱) (آدمی یا جانور کو) تربیت دینا؛ کام سکھانا؛ مشاق بنانا ۔ (۲) سکھانا؛ سدھانا؛ مشق کرانا (train to jump through hoop) ؛ عادت ڈالنا ۔ (۳) ورزش اور مقررہ غذا کے ذریعے تیار کرنا؛ سدھانا (گھوڑے کو گھڑ دوڑ کے لئے)؛ ریاضت کرنا (کُشتی مقابلے وغیرہ کے لئے) ۔ (٤) پودے کو کسی خاص شکل میں اُگانا؛ چڑھانا (دیوار وغیرہ پر) ۔ (٥) (توپ سے) نشانہ باندھنا (کسی چیز کا) ۔ (٦) بھگا کر لے جانا؛ پھسلا کرلے جانا ۔ (۷) (اب شاذ) گھسیٹنا؛ کھینچنا (بھاری بوجھ) ۔ (۸) (بول چال) سفر کرنا؛ ریل میں جانا ۔

**Train down :** ریاضت سے وزن کم کرنا ۔

**Train off :** (توپ کے گولے کا) ترچھا فائر ھونا ؛ ترچھا چلنا ۔

**Train-band/Trainband : (n)** (تاریخ) لندن کے شہریوں کا فوجی دستہ خصوصاً شاہان سٹوارٹ کے عہد کا ۔

**Train-bearer : (n)** دامن بردار؛ وہ خدمت گار جو دامن اٹھاکر پیچھے چلتا ھے ۔

**Train-ferry : (n)** ایک ریلوے سے دوسرے ریلوے کے درمیان کسی تختہء آب سے ریل گاڑی کو لے جانے والی کشتی؛ ریل ناؤ ۔

**Train of thought : (n)** سلسلہء خیال ۔

**Train of verification :** سلسلہء تصدیق ۔

**Train of waves : (n)** سلسلہء امواج ۔

**Train-oil /Train oil : (n) [Train + oil, n.]** ایک قسم کا تیل جو وہیل مچھلی کی چربی سے نکالا جاتا ھے؛ وہیل کا تیل ۔

**Train-rope/-tackle : (n)** رسا جو کسی گاڑی کے دنبالے سے ملحق ھو ۔

**Train-sickness : (n)** بیماری یا متلی جو ٹرین کے سفر کے دوران ھوتی ھے ۔

**Train-stop : (n)** سگنل سے لگا ایک خودکار آلہ جس سے ٹرین کو روکا جاتا ھے ۔

**Train-way : (n)** بوجھ ڈھونے والی عارضی لائن ۔

**Trainable : (a)** قابلِ تربیت؛ سدھانے کے لائق ۔

**Traineau : (n) [Fr.]** جو برف پر گھوڑے سے چلائی جاتی ھے ۔

**Trained : (a)** فوجی تربیت یافتہ؛ تربیت یافتہ ۔

**Trainee : (n)** کار آموز؛ تربیت یاب؛ تربیت پانے والا ۔

**Trainer : (n) [Train-er.]** تربیت دینے والا؛ سکھانے والا؛ (Train) کا اسم فاعل ؛ خصوصاً گھوڑوں کو گھڑدوڑ کے لئے سدھانے والا؛ لوگوں کو ورزشی مقابلوں کے لئے ریاضت کرانے والا ۔

**Training : (n)** (Train) کا حاصل مصدر؛ تربیت؛ مشق ؛ ریاضت وغیرہ کے معنی میں، خصوصاً تعلیم معلمین ۔

**Be in training :** زیر تربیت ھونا ؛ سیکھنا (کوئی فن) ۔

**Go into training :** دوڑ وغیرہ کے لئے ریاضت کرنا ۔

**Training-bit : (n)** منہ زور گھوڑے کے دہانے کےلئے کڑا ؛ پوزمان ۔

**Training-College/-School : (n):** ٹریننگ کالج؛ ٹریننگ اسکول: تعلیم المعلمین کا مدرسہ، اسکول یا کالج ۔

**Training-day : (n) [L.'Tractus'.]** تربیت کے لئے مخصوص دن ۔

**Training-ship/-vessel : (n)** ٹریننگ جہاز؛ تربیتی جہاز ، جن پر لڑکوں کو جہازرانی سکھاتے ہیں ۔

**Trainless : (n)** بے دنبالہ؛ بغیر ٹرین کا ۔

Traipse : (n) پھوہڑ عورت ۔

Trait : (n) [L. 'Trac+us'.] (۱) خصلت؛ خصوصیت؛ امتیازی وصف؛ (کسی شخص کی طبیعت یا سیرت کا) ۔ (۲) ہلکا سا خط ؛ ذراسی پٹ یا رنگ (ظرافت وغیرہ کا) ۔

Traiteur : (n) [F., 'traiter.'] (فرانس، اٹلی وغیرہ) طعام کا مہتمم جو حکم کے مطابق کھانے کا انتظام کرے ۔

Traitor : (n) [OFr. 'traitre'.] غدار؛ نمک حرام؛ ملک وملت ؛ بادشاہ یا پارٹی یا تحریک سے بے وفائی کرنے والا۔

Traitorous : (a) [app. ad. OFr. 'traitreus'.] غدّاری کی خاصیت یا اس کے کردار کا حامل؛ غدار؛ نمک حرام؛ غدّارانہ؛ نمک حرامی کا ۔

Traitorously : (adv.) غدّاری سے؛ نمک حرامی سے؛ بے وفائی سے ۔

Traitorousness : (n) غداری؛ نمک حرامی؛ بے وفائی ۔

Traitress/Traitoress : (n) [- OFr. traitresse, fem. of traitre.] غدار عورت ؛ دھوکے باز عورت ۔

Traject : (n) [- L. 'trajectus.'] (۱) راستہ یا پارکرنے کی جگہ ؛ خصوصاً کشتی ۔ (۲) زمین؛ چشمہ یا دریا وغیرہ سے گزرنے کا عمل؛ راستہ ۔

Traject : (v) [L. 'traject-'] (۱) پار لے جانا؛ نقل و حمل کرنا ۔ (۲) (روشنی، سایہ یا رنگ) منتقل کرنا ۔

Trajection : (n) [-L. 'trajectionem'.] (۱) پھینکنا یا پارلے جانا۔ (۲) تقلیب۔

Trajectory : (n) [med. L. 'trajectorius.'] (۱) (طبیعیات) دی ہوئی قوتوں کے عمل سے متحرک کسی جسم کا راستہ ۔ (۲) (ہندسہ) دیئے ہوئے لفظوں سے گزرنے والا خط منحنی یا کوئی سطح یا کسی دیئے ہوئے قانون کے مطابق خطوط منحنی یا سطوح میں سے ہر ایک کا باہمی تقاطع ۔

Trajet : (n) [- F. -L- 'trajectus'.] راستہ ؛ چوراہا ۔

Tralatitious : (a) [- L. 'tralaticious.'] (۱) انتقال کی خصوصیت کاحامل خصوصاً الفاظ یا محاورات سےمتعلق ۔ (۲) نسلاً بعد نسل نقل شدہ؛ روایتی؛ ایک کے بعد دوسرے سے دہرایا ہوا ۔

Tralatitiously : (adv.) استعارے کے طور پر ۔

Tram : (n) [Fr. 'trame.'] ریشم کا دہرا تار جو بُننے میں کام آتا ھے؛ پود خصوصاً ریشمی؛ بہترین ریشمی پارچوں کے دھاگوں کے لئے مستعمل ھے ۔

Tram : (n) [app. the same word as LG. 'traam.] (۱) ٹرام (T- car) گاڑی۔ (۲) ٹرام کی پٹری۔ (۳) (t-line) ٹرام لائن ۔ (٤) چوپہیا گاڑی جو کوئلے کے کانوں میں پٹری پر چلتی ھے ۔

Tram : (v) [t. prec.] (۱) ٹرام گاڑی سے سفر کرنا؛ ٹرام سے سفر کرنا ۔ (۲) (کان کنی) ٹرام گاڑی سے (کوئلہ، کچی دھات وغیرہ) لے جانا؛ کان میں سرنگ تک اور وہاں سے (ٹرام وغیرہ کو) دھکا دے کر لے جانا، تھیل کر لے جانا ۔

Tram-car : (n) ٹرام گاڑی جو مسافروں کو لے جاتی ھے ۔

Tram-line : (n) [f. tram + line.] ٹرام کا راستہ ۔

Tram-man : (n) ٹرام گاڑی کا ملازم خصوصاً ٹرام کا ڈرائیور یا کنڈکٹر ۔

Tram-road : (n) [f. Tram + Road.] (تاریخ) سڑک جس پر پہیّوں کے لئے لکڑی یا پتھر یا لوھے کی پٹری بنی ھوتی تھی ۔

Tramway : (n) [f. Tram + way.] ٹرام کی سڑک جس پر ٹرام گاڑیاں چلتی ہیں اور مسافر سفر کرتے ہیں ۔

Trammel : (n) [In sense1 OFr. tramail, the history of the other senses is obscure.] (۱) مچھلی پکڑنے کے جال کی کئی قسموں کے نام، خصوصاً تہرا جال جو کھینچا جاتا ھے ۔ (۲) پابند؛ زنجیر؛ کڑا وغیرہ جس سے گھوڑے کے پاؤں باندھ کر اسے دوگامہ چلنا سکھاتے ہیں ۔ (۳) ہُک جس سے کیتلی وغیرہ کو آتشدان میں انکاتے ہیں ۔ (٤) شکل؛ بلیلجی کھینچنے کی پرکار ۔ (٥) گھٹتی بڑھتی پرکار ۔ (٦) (جمع) بیڑیاں ۔ (۷) (مجازاً) رکاوٹ؛ بندش؛ قیود؛ پابندیاں ۔

Trammel : (v) [f. prec.] (۱) مچھلی پکڑنے کا جال استعمال کرنا ، جال سے ( مچھلی یا پرندے ) پکڑنا ۔ (۲) (مجازاً) مقید کرنا؛ پابند کرنا؛ پاؤں میں زنجیر، بیڑیاں ڈالنا؛ پابندیوں سے جکڑ دینا؛ رکاوٹ ڈالنا۔

Trammel-net : (n) [f. trammel, n + Net] دیکھو Trammel

**Trammer : (n)** (۱) (کوئلے کی کان) کوئلے کی ٹرام لے جانے والا - (۲) ٹرام گاڑی کا ملازم؛ نیز گاڑی لے جانے والا گھوڑا -

**Tramontane : (n) [It. 'tramontana.']** (۱) بحرروم خصوصاً اٹلی کی بادشمال؛ ٹھنڈی ہوا پہاڑ کے سلسلوں سے آنے والی - (۲) پہاڑوں سے دور رہنے والا؛ اٹلی کا غریب الدیار، اجنبی؛ خارجی؛ بیرونی -

**Tramontane : (a) [f. prec.]** (۱) دور رہنے والا ؛ پہاڑوں سے دور رہنے والا؛ خارجی؛ بیرونی؛ اجنبی؛ گنوار؛ ناشائستہ - (۲) (ہواؤں سے متعلق) پہاڑوں کے پار سے آنے والی خصوصاً اٹلی کے سلسلے میں؛ سلسلہ، آلپس کے پار سے آنے والی ہوا -

**Tramp : (n) [f. next.]** (۱) انسان یا جانور کے چلنے کی آواز : اَبٹ: رپ رپ (کی آواز) - (۲) پیدل سفر؛ پیدل چلنا - (۳) لوہے کا تلا جو کھدائی کا کام کرنے والے اپنے بوٹ کے تلے کی حفاظت کے لئے لگا لیتے ہیں - (٤) آوارہ گرد - (٥) آوارہ گردی - (٦) مال جہاز جس کا تعلق کسی باقاعدہ لائن سے نہ ہو -

**Tramp : (v) [Late ME. 'trampen'.]** (۱) بھاری قدم سےچلنا : رپ رپ کرتے ہوئے چلنا - (۲) پیدل چلنا؛ پیدل سفر کرنا؛ پیدل گھسٹنا (بد دلی اور دقت سے راستہ طے کرنا) - (۳) آوارہ گردی کرنا؛ مارامارا پھرنا - (٤) (گھوڑے سے متعلق) ایک ٹانگ کو دوسری ٹانگ پر رکھ کر خود کو زخمی کرنا -

**Tramper : (n) [f. prec + - er.]** (۱) بھاری قدم سے چلنے والا - (۲) پیدل چلنے والا خصوصاً آوارہ گرد -

**Tramping-card : (n)** تجارتی تنظیم کے رکن کو جاری ہونے والی سرٹیفکٹ جس کے تحت وہ نان ونفقہ کا حقدار ہوجاتا ہے جب تک وہ بیروزگار ہے -

**Trample : (n) [f. the Vb.]** روندنا؛ کچلنا -

**Trample : (v) [Late ME. 'trampelen.']** (۱) روندنا؛ پامال کرنا؛ پیروں سے کچلنا (trampled to death by elephants) - (۲) بھاری قدم سے چلنا - (۳) (مجازاً) نہایت سختی یا ذلت کا برتاؤ کرنا؛ چیونٹی کی طرح کچل ڈالنا (کسی شخص کو)؛ پامال کرنا (جذبات کو) -

**Trampler : (n)** پامال کنندہ؛ کچلنے والا -

**Tran- : (Prefix.) [- OFr. 'transe.']** (سابقہ trans) ان الفاظ سے پہلے آتا ہے جو "S" سے شروع ہوتے ہیں -

**Trance : (n)** (۱) (صوفیوں کے عقیدے میں) وہ حالت جس میں روح جسم سے جدا ہو کر عالم ملکوت کی سیر کرتی ہے اور اس پر روحانی حقائق منکشف ہوتے ہیں - (۲) وجد؛ روحانی اہتزاز - (۳) (طب) سکتہ - (٤) نوم توجہ کی حالت؛ اثر پذیر حالتِ نوم -

**Hypnotic trance :** تنویمی بے خودی -

**Trance : (v) [In sense 1, - OFr. transir, in sense2, f -Prec.]** (۱) (متروک) فوت کرنا؛ بے ہوش ہو جانا - (۲) (شعر) (فرط مسرت وغیرہ سے ) بے خود کر دینا ؛ وجد طاری کر دینا -

**Tranche : (a) [Fr.]** (نقابت) ایک قسم کا مارکہ ( کٹا ہوا دائیں سے بائیں) -

**Tranquil : (a) [L. tranquillus.]** پُرسکون؛ خاموش؛ پُر امن ؛ اطمینان بخش؛ (اشیاء یا افعال کے لئے) باقاعدہ؛ مستقل؛ یکساں -

**Tranquillity : (n) [Fr. 'tranquillite'.]** خاموشی؛ امن، سکون -

**Tranquillness : (n)** امن، سکون کی حالت یا کیفیت -

**Tranquilly : (adv.)** پُرسکون طور سے؛ خاموشی سے -

**Tranquillization : (n)** پُرسکون کرنے یا ہونے کی حالت -

**Tranquillize : (v) [f. Tranquil, a + - ize.]** پُرامن یا پرسکون بنانا یا ہونا؛ سکون پیدا کرنا؛ سکون پانا -

**Tranquillizer : (n)** مسکن؛ خواب آور؛ سکون بخش (دوا) -

**Tranquillo : (adv.) [It.]** (موسیقی) پرسکون طرز یا کیفیت سے؛ خاموشی سے -

**Trans :** ('S سے پہلے trans ' باقی حروف سے پہلے کبھی کبھی tra ہو جاتا ہے) سابقہ (۱) آرپار؛ میں سے؛ بیچ سے مثلاً transfix - (۲) ماورا ؛ پار - (۳) پر سے - (٤) (کیمیا) آرپار ترکیب، ٹرانس - (٥) کسی اور شکل یا حالت میں مثلاً translate, transform وغیرہ -

**Trans-border : (a) [f. Trans - + Birder.]** سرحد کے پار یا سرحد کے پار واقع؛ سرحد کے پار علاقہ رکھنے والا -

Trans-coloration : (n) (اب شاذ یا متروک) تبدیل رنگ؛ رنگ کا متغیر ہونا ۔

Trans-continental : (a) [f. Trans -+ 'continental'.] برِّ اعظمی ؛ جو کسی برِّ اعظم کو پار کرے ۔

Trans-frontier : (a) کسی ملک کی سرحد کے پار واقع یا رہنے والا ۔

Trans-ocean : (a) سمندر پار ۔

Trans-oceanic : (a) [Trans+ oceanic.] (۱) سمندر پار کا ؛ آنسوے بحر؛ ورائے بحر ۔ (۲) سمندر کو عبور کرنے والا؛ عبور بحر کا (T. flight of birds) ۔

Trans-Pacific : (a) بحر اوقیانوس کے اس طرف واقع ؛ بحر اوقیانوس کے اس طرف کا باشندہ؛ بحر اوقیانوس سے گزرنے والا ۔

Trans-shape : (v) (اب شاذ) شکل یا فارم بدلنا؛ تبدیل کرنا ۔

Trans-subjective : (a) مافوق تجربات ذاتی ۔

Transaccidentation : (n) یہ اعتقاد کہ عشائے ربانی کی شراب ونان انسانی بدن میں جیسے ہی داخل ہوئی وہ حضرت عیسیٰ کے بدن و خون میں منتقل ہو گئی ۔

Transact : (v) [L. 'transact-',] (۱) انجام دینا؛ کرنا(کام، معاملہ، کاروائی) ۔ (۲) معاملہ کرنا؛ گفت وشنید کرنا (کسی کے ساتھ) لین دین کرنا ۔

Transaction : (n) [- L. 'transactioner'.] (۱) سر انجام؛ انصرام ۔ (۲) معاملہ (خصوصاً تجارت کا)؛ سودا؛ لین دین ۔ (۳) کاروائی، روداد (علمی انجمن کے جلسے وغیرہ کی) ۔ (٤) (قانون) سمجھوتا؛ صلح نامہ ۔ (٥) قانونی معاملہ یا کاروائی ۔

Transactor : (n) معاملہ گر؛ سوداگر؛ لین دین کرنے والا؛ معاملہ کرنے والا ۔

Transalpine : (a) آلپ پہاڑوں کے پار ۔

Transalpine : (n) کوہ آلپ کے پرے کا (رہنے والا) (خصوصاً اطالوی نقطہء نظر سے) ۔

Transanimation : (n) دیکھو Metempsychosis

Transatlantic : (a)[f. Trans -+ Atlantic.] (۱) ماورائے اوقیانوس کا؛ امریکی ۔ (۲) اوقیانوس کو عبور کرنے والا؛ اوقیانوس سے گزرنے والا ۔

Transatlantic : (n) وہ (شخص یا چیز) جو اوقیانوس سے اُدھر کا ہو؛ خصوصاً امریکی ۔

Transcalency : (n) حرّ گزار ہونے کی خاصیت ۔

Transcalent : (a) [Trans - + L. 'calentem.'] حرّگزار؛ تیز حدّت کو منتقل کرنے کی خاصیت رکھنے والا ۔

Transcend : (v) [f. Trans -+ 'scandere'.] (۱) کمال حاصل کرنا؛ مہارت رکھنا؛ سبقت لے جانا؛ بڑھ جانا؛ بالاتر ہونا؛ مافوق ہونا؛ فائق ہونا؛ کسی چیز سے تجاوز کرنا ۔ (۲) (انسانی تجربے، عقل، بیان، قیاس وغیرہ کے) ماورا ہونا۔

Transcendence : (n) [med. L. 'transcendentia.'] برتری؛ تفوق؛ سبقت؛ ماورائے ادراک ہونا ۔

Transcendency : (n) [f. as prec.] برتری ؛ تفوق؛ سبقت ؛ برتر ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Transcendent : (a) [L. 'transcendentem'.] برتر؛ فائق؛ افضل؛ مافوق؛ عالمِ ادراک کے ماورا؛ عالمِ مادّی کے ماورا؛ تاریک؛ مبہم ۔

Transcendent : (n) (۱) جو (شخص یا شے) عالم ادراک سے پرے ہو ۔ (۲) (ارضیات) غیر جبری عمل ۔

Transcendental : (a) [L. 'transcendentalis.'] (۱) جو (شے یا شخص) درجگی سے پرے ہو ۔ (۲) (فلسفہ) کسی واحد خانہ کے حدود سے باہر ہو؛ مافوق التجربہ؛ فوق تجربی؛ سترھویں صدی میں مابعدالطبعیاتی کے مترادف معنوں میں مستعمل ۔ (۳) اعلیٰ؛ افضل؛ غیرمعمولی؛ عام تجربے کےحدود سے پرے ؛ ماورائی؛ فوقِ فطری ۔ (٤) (ریاضیات) علوی؛ غیر جبری؛ جو جبر و مقابلے کی جمع، ضرب وغیرہ اور ان کے برعکس اعمال سے جدا نہ کیا جاسکے؛ ماورائی ۔ (٥) (عام بول چال) دقیق؛ مبہم؛ غیر واضح؛ خیالی ۔ (٦) (شیلنگ کا فلسفہ) موضوعی؛ جس میں اشیائے خارجی موضوع یعنی نفس مدرکہ کی پیدا کی ہوئی قرار دی جائیں۔

Transcendental : (n) ایک موضوعی تصور، اصطلاح یا مقدار ۔

Transcendental anatomy : (n) تشریح سامی ۔

Transcendental cognition : (n) (فلسفہ) فوق تجربی ادراک ۔

Transcendental equation : (n) (ریاضیات) عُلوی مساوات ۔

**Transcendentalism : (n)** موضوعیت؛ موضوعی فلسفہ؛ شیلنگ اور اس کے پیروؤں مثلاً ایمرسن کا نظریہ جس کی رو سے خارجی اشیاء حقیقت میں وجود نہیں رکھتیں بلکہ نفس مدرکہ کی پیدا کی ہوئی ہوتی ہیں؛ جہانِ مادی وتجربہ سے خارج کا فلسفہ۔

**Transcendentalist : (n)** موضوعی فلسفہ کا معتقد۔

**Transcendentalist : (n)** موضوعی: موضوعیت پسند۔

**Transcendentalize : (v) [f. as prec+ize.] : (adv.)** موضوعی سمجھنا؛ موضوعی قرار دینا۔

**Transcendentally : (adv.)** (۱) بدیہی طور پر ، بے تجربے اور مشاہدے کے۔(۲) مبہم یا دقیق طور پر۔

**Transcension : (n) [med. L. Transean Sionen]** (شاذ) برتری؛ تفوق ؛ سبقت ؛ اولیت۔

**Transcribble : (v) [f. Trans - + 'scribble'.]** (شاذ) بےتوجہی سے کتابت کرنا۔

**Transcribbler : (n)** بے توجہی سے کتابت کرنے والا۔

**Transcribe : (v) [L. 'transcribere'.]** (۱) نقل کرنا (تحریر کی)؛ اتارنا؛ استنساخ کرنا ۔ (۲) (موسیقی) (کسی تصنیف کو) آواز یا موسیقی کے موافق کرنا۔ (۳) (قانونِ روم) دوسرے کو منتقل کرنا۔

**Transcriber : (n)** کاتب؛ نقل نویس۔

**Transcript : (n) [OFr. 'transcrit': - L. 'transcriptum.']** (۱) نقل؛ خصوصاً ( قانون میں ) قانونی دستاویز کی نقل۔(۲) (مجازاً) نقل؛ نقل کیا ہوا نسخہ۔

**Transcription : (n) [L. 'transcriptionem'.]** (۱) نقل کرنےکا عمل۔ (۲) نقل؛ استنساخ ۔ (۳) (موسیقی) کسی آواز یا آلہء موسیقی کے مطابق کسی تصنیف کی ترتیب یا ترمیم ۔ (٤) (قانونِ روما) تبدیلی؛ (کسی قرض یا معاہدے کا) تعین۔

**Transcriptive : (a) [f. L. 'transcript'- + ive.]** (۱) نقل کے متعلق؛ نقل کا؛ نقل کئے جانے کی صفت کا حامل۔ (۲) (قانونِ روما) قانونی معاہدے کو منتقل کرنا۔

**Transdialect : (v) [f. Trans - + Dialect.]** (شاذ) ایک بولی سے دوسری بولی میں ترجمہ کرنا۔

**Transduction : (n) [L. 'tra(ns)ductionem.']** (شاذ) انتقال ؛ عبور؛ کسی چیز کے ماورا گزرنا۔

**Transect : (v) [f. Tran(s-) + sect-,]** (۱) عرضی قطع کرنا۔ (۲) (تشریح) عرضی طور پر قطع کرنا۔

**Transection : (n)** عرضی قطع کرنے کا عمل؛ عرضی قطع۔

**Transelement : (v) [f. Trans - + element.]** عناصر کو بدلنا یا قلبِ ماہیت کرنا۔

**Transelementation : (n)** کسی شے کے عناصر کےبدلنے کا طریقہ یا عمل۔

**Transept : (n) [Trans - + L. 'elementum'.]** (۱) صلیب نما گرجے کاعرضی حصہ ۔ (۲) اس حصے کے دونوں بازوؤں میں سے کوئی بازو۔

**Transeptal : (a)** گرجے کے عرضی حصے کا۔

**Transfashion : (v)** بدلنا؛ (کسی چیز کی) طرز بدلنا۔

**Transfer : (n) [f. next.]** (۱) تبدیلی؛ بدلی؛ نقل : انتقال۔ (۲) انتقال ملکیت یا دستاویز ۔ (۳) نقشہء منتقل؛ نقشہ وغیرہ جسے ایک سطح سے دوسری سطح پر منتقل کرنا ہو ۔ (٤) چھوٹی رنگین تصویر جو بازار سے خرید کر البم وغیرہ پر منتقل کرلی جاتی ھے؛ اتاری تصویر ۔ (٥) سپاہی جو ایک دستہ فوج سے دوسرے میں بدل کر جاتا ھے ۔ (٦) منی آرڈر بذریعہ تار ۔ (۷) مسافر اور سامان کا ایک ریلوے اسٹیشن سے دوسرے اسٹیشن پر لے جانا۔

**Transfer : (v) [f. Trans - + 'ferre'.]** (۱) منتقل کرنا (ایک جگہ سے دوسری جگہ یا ایک شخص سے دوسرے کو)۔ (۲) بدلنا؛ تبدیل کرنا (عہدہ دار یا غلام کو) ایک جگہ سے دوسری جگہ بھیجنا ۔ (۳) (جائداد وغیرہ کو) دوسرے کے قبضے میں دینا؛ دوسرے کے نام کرنا؛ منتقل کرنا ۔ (٤) (نقشے وغیرہ کا) دیوار یا لکڑی کی سطح سے (پردہء تصویر پر) منتقل کرنا۔

**Transfer-book : (n)** رجسٹر انتقال ملکیت۔

**Transfer-day : (n)** مقررہ دن جن میں بینک آف انگلینڈ میں تمسکات قرض وغیرہ کا انتقال بغیر فیس کے ہو سکتا ھے (اتوار اور ہفتے کے علاوہ سب دن)۔

**Transfer-ink : (n)** چربے کی روشنائی۔

Transfer-paper : (n) چربے کا کاغذ ۔

Transfer-printing : (n) ڈیزائن چھاپنے کا ایک طریقہ ۔

Transfer-table : (n) (امریکا) ریلوے کا عرضی جدول ۔

Transfer-ticket : (n) ٹکٹ جس کی رو سے مسافر ایک راستے سے دوسرے راستے میں سفر کرسکتا ھے ۔

Transferability : (n) منتقل ھونے کی صفت ۔

Transferable : (a) قابل تبدل؛ قابل انتقال (خصوصاً بل، ڈرافٹ، چیک وغیرہ ایک شخص سے دوسرے شخص کو)۔

Transferee : (n) جس کے نام ملکیت منتقل کی جائے؛ منتقل الیہ ۔

Transference : (n) (تحلیل نفسی) احساس و خواہش کا نئے مقصد کی طرف انتقال؛ نقل؛ انتقال ۔

Transferor : (n) ملکیت منتقل کرنے والا ۔

Transferrable/-rible : (a) لائق تبدیلی ؛ دیکھو Transferable ۔

Transferrer : (n) منتقل کرنے والا؛ تبدیل کرنے والا ۔

Transfigurate : (v) [L. 'transfigurat'.] (۱) ہئیت بدل دینا؛ شکل بدل دینا ۔ (۲) دیکھو Transfigure ۔

Transfiguration : (n) [ad. L. 'transfigurationem'.] (۱) تبدیل شکل؛ تبدیلِ ہئیت ۔ (۲) حضرت عیسیٰ کی تبدیل شکل جو معجزے کے ذریعے ھوتی تھی ۔ (۳) وہ تہوار جو اس تبدیلی کی یادگار میں منایا جاتا ھے (٦/ اگست)؛ عید معجزۂ تبدیل ۔

Transfigure : (v) [L. 'transfigurare.'] (۱) ہئیت بدل دینا؛ شکل بدل دینا ۔ (۲) پہلے سے کہیں زیادہ حسین اور شاندار بنا دینا؛ روحانی بنا دینا ۔

Transfission : (n) [f. Trans -+ fission.] (حیاتیات) کسی خلیے یا عضو کا عرضی انشقاق تولید نسل کے طور پر۔

Transfix : (v) [L. 'transfix.'] (۱) (نیزے وغیرہ سے) چھید ڈالنا؛ سوراخ کرنا؛ سینا ۔ (۲) (دہشت یا خوف سےکسی کو) مبہوت کردینا ۔ (۳) محکم کردینا؛ اپنی جگہ پر ٹھٹک جانا ۔

Transfixion : (n) [f. as prec.] چھیدنے کا عمل ؛ سوراخ کرنا؛ پہلو سے کسی اندام کو سوراخ کرنا اور اندر سے باہر کی طرف اسے کاٹنا؛ ایک ساتھ سینا؛ حیرت زدگی۔

Transfluent : (a) [L. 'transfluentem.'] (شاذ) رواں ؛ جاری ؛ ساری ؛ درمیان سے جاری شدہ ۔

Transfluvial : (a) [L. trans - + 'fluvius.'] (شاذ) ندی کی دوسری طرف واقع؛ ندی میں واقع؛ ندی کی دوسری طرف کا رہنے والا؛ ندی کے پار۔

Transforation : (n) سوراخ ۔

Transform : (v) [L. 'transformare'.] (۱) شکل یا ہیئت بدل دینا ۔ (۲) سیرت بالکل بدل دینا؛ کایا پلٹ دینا ۔ (۳) قلب ماہیت کر دینا ؛ قلب ماہیت ھونا ( اب شاذ ) ۔ (٤) برقی رو کو بدلنا ۔ (٥) (طبیعیات) (توانائی کی ایک شکل کو) دوسری شکل میں منتقل کرنا ۔ (٦) (ریاضیات) ایک سے دوسری شکل میں بدلنا (لیکن قیمت کے اعتبار سے یکساں رکھنا)۔

Transformable : (a) قابل تبدل؛ قابل تبدیلی ۔

Transformance : (n) (۱) فارم، شکل یا صورت میں بدلنے کا عمل ۔ (۲) سیرت، کیفیت وغیرہ میں مکمل تبدیلی ۔ (۳) (حیوانیات) حیوانی زندگی میں تبدیل صورت ؛ (عضویات و مرضیات) کسی عضو ، نسیج وغیرہ میں تغیر صورت ۔ (٤) (ریاضیات) مقدار یا قیمت میں تغیر کے بغیر تبدیل شکل ۔ (٥) (طبیعیات) کسی شے کا ایک حالت سے دوسری حالت میں تبدیل ھونا جیسے ٹھوس سے مائع یا گیس یا اس کے برعکس؛ (کیمیا) کیمیاوی ترکیب میں تبدیلی جیسے کسی مرکب کے ایک جزو کا دوسرے جزو میں متبدل ھو جانا؛ توانائی کا ایک شکل سے دوسری شکل میں بدلنا ۔ (٦) (برقیات) برقی رو کا مختلف قوت یا قسم میں تبدیل ھونا ۔ (۷) مصنوعی بالوں کا سر (عورتوں میں مستعمل)۔

Transformation : (n) [L. 'transformationem'.] دیکھو Transformance

Transformative : (a) قابل تبدیل؛ جس میں تغیر کی صلاحیت ھو؛ قابل تغیر؛بدلنےوالا؛ قلب ماہیت کرنےوالا۔

Transformer : (n) [f. Transform + - er.] (۱) وہ جو بدلتا ھو ؛ تبدیل کرنے والا ۔(۲) (برقیات) برقی توانائی کو بدلنے والا۔

Transformism : (n) [Fr. 'transformisme'.] (۱) یہ مفروضہ کہ موجودہ انواع جانداروں کی دوسری شکلوں کے تدریجی ارتقاء ہیں؛ انواع حیات کے تدریجی ارتقاء کا اصول؛ تغیر نوعی؛ ایک نوع حیوانی سے دوسری نوع بننا؛ تحول نوعی۔ (۲) اخلاقی اور سماجی تعلقات کے تدریجی ارتقاء کا اصول؛ نیز یہ ارتقاء۔

Transformist : (n) تغیر نوعی یا قول نوعی کا قائل۔

Transformistic : (a) تغیر نوعی یا تحول نوعی کا۔

Transfrontal : (a) پیشانی یا مغز کے اگلے حصے کے عبور سے متعلق۔

Transfuse : (v) [L. 'transfus-'.] (۱) (رطوبت وغیرہ کو) ایک شریان وغیرہ سے دوسری میں منتقل کرنا۔ (۲) (صفات وغیرہ کا) ایک سے دوسرے میں نفوذ کرنا۔ (۳) (طب) خون کو ایک شخص کی رگوں سے دوسرے کی رگوں میں منتقل کرنا؛ نقل خون کرنا۔ (٤) جس سیال کی خون میں کمی ہو اسے پچکاری سے داخل کرنا۔ (٥) نقل خون (یا دوسرے محلول) سے (کسی شخص کا) علاج کرنا۔

Transfusible : (a) (شاذ) قابلِ نقل خون۔

Transfusion : (n) [L. 'transfusionem'.] (۱) انتقال رطوبت؛ ادخال رطوبت؛ نفوذ۔ (۲) نقلِ خون۔ (۳) خلط؛ باہم مل جل جانا؛ نفوذ باہمی (صفات، عناصر وغیرہ کا)۔

Transfusive : (a) [L. 'transfus -, + - ive.] نقلِ خون یا انتقال رطوبت کی صفت یا رجحان کا حامل۔

Transgress : (v) [trans, + gradi.] (۱) عدول کرنا؛ انحراف کرنا؛ خلاف ورزی کرنا (احکام وغیرہ کی)۔ (۲) قانون کی خلاف ورزی کرنا؛ ارتکاب جرم کرنا؛ خطا کرنا؛ گناہ کرنا۔

Transgression : (n) (۱) انحراف؛ خلاف ورزی؛ حد سے تجاوز کرنے کا عمل۔ (۲) خطا؛ جرم؛ گناہ۔ (۳) (ارضیات) سمندر کا برّی حصے پر پھیلنا۔

Transgressional : (a) انحراف یا خلاف ورزی کی نوعیت کا یا اس کے متعلق۔

Transgressive : (a) [L. 'transgress' - + - ive.] (۱) انحراف؛ خلاف ورزی کی نوعیت یا صفت کا حامل؛ خطا کار؛ کسی حد سے تجاوز کرنے والا (شاذ)۔ (۲) پورا ڈھک کے باہر نکلا ہوا۔

Transgressively : (adv.) خلاف ورزی کرتے ہوئے؛ انحراف کرتے ہوئے۔

Transgressor : (n) منحرف؛ خلاف ورزی کرنے والا؛ قانون شکن؛ خطا کار؛ گنہگار۔

Tranship/Transship : (v) [f. trans - + ship. v.] (۱) ایک جہاز (یا ایک ریلوے ٹرین یا دوسری سواری) سے دوسرے جہاز میں بدلنا۔ (۲) (مسافروں کو) ایک جہاز سے دوسرے جہاز میں سوار کرنا؛ ایک سواری سے دوسری سواری میں منتقل کرنا۔

Transshipment : (n) بدلنا یا بدلا جانا (جہاز یا کسی اور سواری کا)۔

Transhuman : (a) [f. Trans - + Human.] فوق انسانی؛ بشر کی قوت سے باہر؛ انسانی طاقت سے باہر؛ انسانی قوت سے پرے۔

Transhumance : (n) مویشیوں کی پہاڑوں کی طرف موسمی حرکت۔

Transhumanize : (v) فوق انسانی بنانا؛ انسانی طاقت سے باہر کرنا۔

Transience : (n) (۱) بے ثباتی؛ ناپائداری۔ (۲) دیکھو Transcendence۔

Transiency : (n) (۱) بے ثباتی؛ ناپائداری؛ بے ثبات ہونے کی صفت یا حالت۔ (۲) فانی شے؛ ناپائدار وجود۔

Transient : (a) [L. 'transiens.'] (۱) فانی؛ ناپائدار؛ تیزرو؛ غیر حقیقی؛ بے ثبات؛ تغیر پذیر؛ آنی جانی۔ (۲) دم بھر کا؛ ذرا سی دیر کا؛ ایک لحظے کا؛ سرسری۔ (۳) (موسیقی) درمیانی؛ جو محض دو سُروں وغیرہ کو جوڑنے کا کام دے۔

Transient : (n) (۱) ناپائدار شے یا وجود۔ (۲) (امریکا، عامیانہ) وہ شخص جو کسی جگہ میں تھوڑے عرصہ کے لئے رہتا ہو یا وہاں سے جلد گزرتا ہو خصوصاً ہوٹل کا مہمان۔

Transient chord : (n) درمیانی میل (سُروں کا)۔

Transiently : (adv.) (۱) دم بھر کو؛ آناً فاناً۔ (۲) عارضی طور پر۔

Transientness : (n) ناپائداری۔

Transilience : (n) (شاذ) ایک حالت سے دوسری حالت میں تبدل ؛ تغیر عمل ؛ شدید تغیر؛ ایک مرحلے سے دوسرے مرحلے میں منتقل ہونا؛ اچانک تغیر۔

Transilient : (a) [f. trans + salire'.] (۱) ایک شے یا حالت سے دوسری شے یا حالت میں آنا؛ ایک سرے سے دوسرے سرے تک پہنچنے والا۔(۲) (کان کنی) ایسی چٹان کے لئے مستعمل جو اچانک دوسری قسم کی چٹان میں بدل جائے۔ (۳) (تشریح) عابر؛ (عصبی ریشہ) جو دماغ کی ایک تہ سے دوسری تہ تک پہنچتا ہو۔

Transilluminate : (v) [Trans - + illuminate.] جسم کے ایک حصے سے دوسرے حصے میں روشنی کا عبور کرنا؛ عضو کے اندرونی حصے کو روشن کرنا (طبی معائنے کے لئے)؛ نور افگنی سے معائنہ کرنا۔

Transillumination : (n) تنویر عبوری؛ تشخیص مرض کےلئے کسی عضو کے اندر ایک تیز روشنی ڈالنا۔

Transire : (n) [L. f. trans + ire.] سامان لے جانے کا پروانہ ؛ اجازت نامہ جو چنگی کے دفتر سے مال لے جانے کے لئے ملتا ہے۔

Transit : (n) [ad. L. transitus.] (۱) عبور کرنا ؛ گزرنا؛ نقل ؛ لانا ؛ لےجانا۔(۲) راہ ؛ رستہ۔(۳) T.combain, T-circle, کےمعنی میں بھی آتا ہے۔ (٤) عبور؛ مرور؛ کسی رصدگاہ کے خط نصف النہار پر سے کسی جرم فلکی کا گزرنا۔(٥) عبور تابع؛ عبور قمر؛ کسی سیارے (خصوصاً سورج) کے قرص پر سے کسی تابع (خصوصاً مریخ یا زہرہ) کا گزرنا۔(٦) (تابع کا) قرص شمسی سے گزرنا۔

Overland transit : خشکی کا راستہ۔

Transit-circle/-instrument. : (n) آلہ رصد عبور؛ دائرہ رصد عبور؛ نظارہ عبور؛ وہ آلہ جس سے کسی جرم فلکی کا نصف النہار پر سے گزرنا رصد کرتے ہیں۔

Transit-compass : (n) زاویہ پیما؛ زاویہ افقی کی پیمائش کا آلہ جو مسافت میں استعمال ہوتا ہے۔

Transit-duty : (n) محصول عبور (جو مال کے کسی ملک سے گزرنے کا لیا جاتا ہے)۔

Transition : (n) [Fr., or L. 'transitio-'.] (۱) نقل مکان ؛ عبور ؛ تغیر (حالات یا کیفیات میں)؛ بدلنا (گفتگو کا موضوع وغیرہ)۔(۲) (موسیقی) بنیادی سُر کا بدل جانا؛ عبور۔(۳) (فنون لطیفہ) طرز کا بدلنا؛ تبدل خصوصاً انگلستان میں نارمن طرز عمارت کے بجائے ابتدائی انگریزی طرز کا اختیار کیا جانا۔(٤) (بہ طرز صفت سابقہ) تغیر کا؛ تبدل کا۔(٥) (علم اللسان) زبان کا ایک متعین مرحلے سے دوسرے مرحلے میں تغیر؛ نیز درمیانی عرصہ کے لئے مستعمل؛ برزخ۔

Transition period : (n) عہد تغیر؛ عہد تبدل۔

Transition stage : (n) حالت تبدل؛ نوبت تغیر۔

Transition tumour : (n) وہ رسولی جس میں یہ اندیشہ ہو کہ کاٹنے کے بعد دوبارہ نکل آئے یا بہت شدید صورت اختیار کرلے۔

Transitional/Transitionary : (a) (۱) تغیر کا ؛ تبدل کا۔ (۲) تغیر پذیر؛ تبدل پذیر؛ عارضی۔

Transitionally : (adv.) عارضی طور پر؛ تغیر پذیر طور پر۔

Transitive : (n) [L. 'transitivus.'] (حرف) فعل متعدی۔

Transitive : (a) (۱) متعدی۔(۲) (فلسفہ) غیر خلقی؛ غیر طبعی۔

Transitively : (adv.) فعل متعدی کے طور پر۔

Transitiveness : (n) متعدی ہونا۔

Transitorily : (adv.) مختصر عرصے کےلئے؛ عارضی طور پر۔

Transitoriness : (n) ناپائداری؛ عارضی ہونا۔

Transitory : (a) [L. 'transitoire.'] عارضی ؛ چند روزہ ؛ ناپائدار ؛ مختصر۔

Transitory action : (n) (قانون) چارہ جوئی یا مقدمہ جو ہر ملک میں دائر ہو سکتا ہے بلا لحاظ اس کے کہ مابہ النزاع امر کہاں واقع ہوا تھا۔

Translatable : (a) [Translate, + - Able.] قابلِ ترجمہ؛ قابل تغیر وغیرہ۔

Translate : (v) [L. 'translatus'.] (۱) ترجمہ کرنا؛ ایک زبان سے دوسری زباز میں منتقل کرنا (عبارت، کتاب

وغیرہ کو) ۔ (۲) ترجمہ ہو سکنا ۔ (۳) (کسی اصول وغیرہ کو) ایک فن سے دوسرے فن میں منتقل کرنا ؛ لانا ۔ (٤) تعبیر آنا؛ سمجھنا ۔ (٥) (مجازاً) سمجھانا؛ تشریح کرنا (اشارات، حرکات، طرزعمل وغیرہ کی) ۔ (٦) (اسقف کو) ایک علاقے سے دوسرے علاقے میں تبدیل کرنا ۔ (۷) (کسی بزرگ یا ولی کی لاش یا تبرکات کو) ایک جگہ سےدوسری جگہ لے جانا ۔ (۸) (بائبل) موت سے پہلے آسمان پر پہنچنا؛ زندہ اٹھا لینا ۔ (۹) (قدیم) قلب ماہیت کردینا؛ کایا پلٹ کردینا ۔ (۱۰) (تاربرقی) (ایک ہی مضمون کا تار) دوبارہ بھیجنا ۔ (۱۱) (عامیانہ) پرانی چیز (خصوصاً جوتی وغیرہ) سے نئی چیز تیار کرنا ۔ (۱۲) (میکانیات) (کسی جسم کو) ایک ہی خط میں حرکت دینا (اس طرح کہ اس کے کل اجزاءایک ہی سمت حرکت کریں) ۔ (۱۳) بغیر گھمائے (کسی جسم کو) ایک جگہ یا نقطہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا ۔

Translating : (n) ترجمہ کرنے کا عمل ۔

Translating-relay : (n) (تیلگراف) ایک آلہ جس کے ذریعے بڑے فاصلے پر بھی پیام رسانی ممکن ہے ۔

Translating-roller/-screw : (n) ایک قسم کا پیچ ۔

Translating-station : (n) ٹیلی گراف کااسٹیشن جہاں خودکار آلہ کام کرتا ہے ۔

Translation : (n) [OFr. or L. 'translationem'.] (۱) ترجمہ ۔ (۲) انتقال؛ بدلی؛ تبادلہ (اسقف کا) ۔ (۳) زندہ اٹھا لیا جانا ۔ (٤) لاش یا تبرکات کا نقل مکان ۔ (٥) ایک خط میں حرکت ۔ (٦) (طب) مرض کا ایک شخص سے دوسرے شخص میں پھیلنا یا ایک حصہ سے دوسرے حصہ میں منتقل ہونا ۔ (۷) مخابرہ بذریعہ ٹیلی گراف ۔

Translation wave : (n) سمندری لہر جس کی رو آگے کی طرف ہو ۔

Translational : (a) ترجمے وغیرہ کا؛ تفسیر سے متعلق؛ خصوصاً (میکانیات) حرکت مستقیم کا ۔

Translative : (a) (۱) مجازی؛ استعارہ سے متعلق ۔ (۲) انتقال دہندہ ۔ (۳) (قانون) انتقال مالکیت سے متعلق ۔ (٤) ترجمہ، تفسیر سے متعلق ۔ (٥) (طبیعیات) گردش کے بغیر آگے کی طرف کی حرکت سے متعلق ۔

Translator : (n) [OFr. or L.] (۱) مترجم ؛ ترجمہ کرنے والا ؛ ترجمہ کا مصنف ۔ (۲) بدلنے یا تبدیل کرنے والا خصوصاً موچی جو پرانے جوتوں کو پہننے کے لائق بنا دیتا ہے ۔ (۳) طویل فاصلے پر پیام رساں خود کار آلہ ۔

Translatorship : (n) مترجم کا کام ۔

Translatory : (a) ترجمہ کا یا اس کے متعلق ۔

Translatress/Translatrix : (n) خاتون مترجم ۔

Transliterate : (v) [f. Trans - + L. 'littera'. + - ATE.] (ایک زبان کے الفاظ وغیرہ کو) حتی الامکان صحت کے ساتھ دوسری زبان کے حروف میں لکھنا ۔

Transliteration : (n) نقل لفظ ؛ ایک زبان کے حروف کو دوسری زبان کے حروف میں صحت کے ساتھ منتقل کرنا ۔

Transliterator : (n) نقل لفظ کرنے والا ۔

Translocate : (v) ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل کرنا؛ (شاذ) نکال باہر کرنا ۔

Translocation : (n) [Trans + Location.] ایک جگہ سے دوسری جگہ بدلنا؛ اپنی جگہ سے خارج کرنا؛ نقل مکان؛ (نباتیات) پودے کے ایک نقطے سے دوسرے نقطے تک غذائی مواد کا انتقال ۔

Translucence : (n) نیم شفافی؛ شفاف ہونے کی حالت یا صفت ۔

Translucent : (a) [L. 'translucentum.'] (۱) نیم شفاف ؛ جس میں سے روشنی گزر سکے مگر آرپار دکھائی نہ دے ۔ (۲) (بیجا استعمال) شفاف؛ جس میں سے روشنی گزر سکے ۔

Translucently : (adv.) نیم شفاف طور پر ۔

Translucid : (a) [L. 'translucidus'.] نیم شفاف ۔

Translunary : (a) [Trans - + L. 'Luna'.] ماورائے ماہ ؛ چاند کے ماورا یا اس کے اوپر واقع؛ (خصوصاً مجازی معنوں میں) لطیف؛ ابتری؛ وہمی؛ نازک؛ آسمانی؛ روحانی؛ علوی ۔

Transmake : (v) [Trans - + Make.] از سر نو بنانا؛ مختلف شے میں تبدیل کرنا؛ کایا پلٹ دینا ۔

Transmarine : (a) [L. 'transmarinus'.] (۱) سمندر کے اس پار واقع یا موجود؛ سمندر کے اس پار سے متعلق ۔

(۲) سمندر پار کا رہنے والا؛ سمندر پار ملکوں کا رہنے والا ۔

Transmentation : (n) توبہ؛ پشیمانی ۔

Transmeridional : (a) قاطع مدار نصف النہار؛ مشرق و مغرب سے گزرنے والا ۔

Transmew/Transmue : (v) [Fr. 'transmuer'.] تبدیل کرنا؛ مسخ کرنا؛ قلب ماہیت کرنا؛ مختلف ہونا؛ مسخ ہونا۔

Transmigrant : (a) [L. 'transmigrant'.] (۱) ایک ملک سے دوسرے ملک میں ہجرت کرنے والا ۔ (۲) وہ شخص جو اپنے وطن سے دوسرے ملک میں ہجرت کرنے کے لئے تیسرے ملک سے گزرتا ہو ۔

Transmigrate : (v) [L. transmigrat'.] (۱) ایک جگہ سے دوسری جگہ جانا (خصوصاً اشخاص یا قبیلے کے لئے)؛ ہجرت کرنا؛ نقل وطن کرنا ۔ (۲) (روح کا) موت کے بعد دوسرے جسم میں حلول کرنا؛ قالب بدلنا؛ تناسخ واقع ہونا ۔

Transmigration : (n) [L. 'transmigrationem'.] (۱) تناسخ ۔ (۲) کوچ؛ ہجرت؛ نقل وطن خصوصاً ایک ملک سے دوسرے ملک میں ۔ (۳) خلیے کا جسم کے ایک حصے سے دوسرے حصے میں انتقال ۔

Transmigrationism : (n) مذہب تناسخ؛ تناسخ کا قائل؛ تناسخ پسندی۔

Transmigrator : (a) (۱) قالب بدلنے والی (روح) ۔ (۲) مہاجر؛ نقل وطن کرنے والا ۔

Transmigratory : (a) [f. Transmigrate+- ory.] (۱) تناسخ پذیر ؛ قالب بدلنے والی (روح)؛ تناسخ سے متعلق؛ تناسخی ۔ (۲) مہاجر؛ ہجرت پذیر؛ کوچ کرنے والا۔

Transmissibility : (n) (۱) انتقال پذیری؛ ترسیل پذیری ۔ (۲) سرایت پذیری۔

Transmissible : (a) [f. L. 'transmiss' - + ible.] (۱) انتقال پذیر؛ ترسیل پذیر ۔ (۲) گزر پذیر؛ سرایت پذیر ۔

Transmission : (n) [L. 'transmissionem'.] (۱) ترسیل؛ انتقال ۔ (۲) گزر ( حرارت وغیرہ کا ) ؛ سرایت ۔ (۳) (طبیعیات) ترسیل؛ ایصال؛ کسی میڈیم جیسے روشنی، حرارت، آواز وغیرہ کے ذریعے ایصال یا گزر ۔ (٤) (حیاتیات) کسی عضویہ کی خاص فطرت یا آواز کا آنے والی نسل میں ایصال ۔ (٥) (میکانیات) ایک جگہ سے دوسری جگہ میں حرکتِ قوت کا تبدل؛ ایسی تبدیلی میں لانے والا آلہء کار ۔

Transmissive : (a) [f. transmiss + - ive.] انتقال پذیر ؛ سرایت پذیر؛ قابل انتقال؛ انتقال شدہ؛ بھیجنے والا؛ گذرپذیر؛ ترسیل پذیر ۔

Transmissivity : (n) انتقال پذیری؛ نقل و انتقال کی قابلیت؛ ترسیل پذیری۔

Transmit : (v) [L. 'transmittere'.] (۱) ایک سے لے کر دوسرے کو دینا؛ بھیجنا؛ ارسال کرنا؛ منتقل کرنا؛ پہنچانا (وارثوں، آئندہ نسلوں وغیرہ کو) ۔ (۲) (طبیعیات، میکانیات) (حرارت، روشنی، آواز، بجلی وغیرہ کو) اپنے اندر سے گزرنے دینا؛ واسطہ ہونا ۔ (۳) (خبر کا) بھیجنا، پہنچانا؛ (اپنے جذبات) دوسروں میں ساری کردینا؛ (جذبات کا) ایک سے دوسرے میں سرایت کر جانا۔ (٤) (جسم کا) ایک حصے سے دوسرے حصے میں (قوت یا حرکت) منتقل کردینا ۔

Transmittal : (n) (شاذ) ارسال کرنے کا عمل؛ ایصال؛ ارسال؛ سرایت ۔

Transmitter : (n) (۱)ارسال کرنے والا؛ بھیجنے والا؛فرستندہ؛ منتقل کرنے والا ۔ (۲) (ریڈیو) آلہء ترسیل ۔ (۳) ریڈیو، ٹیلی ویژن، ٹیلی فون وغیرہ کا آلہء ترسیل۔

Transmogrification : (n) جادو کی سی کایا پلٹ؛ حیرت انگیز کایا پلٹ؛ (عجیب وغریب) تغیر ۔

Transmogrify : (v) [Origin obsc.] (مزاحیہ) جادو یا حیرت انگیز طریقے سے کایا پلٹ کردینا ۔

Transmontane : دیکھو Tramontane

Transmundane : (a) [Trans + L. 'mundus'.] ماورائے دنیا کا باشندہ؛ ماورائےجہانی؛ دنیا کےاُس طرف واقع ۔

Transmutability : (n) تقلیب پذیری؛ استحالہ پذیری؛ قلب ماہیت کی استعداد ۔

Transmutable : (a) [L. 'transmutare'.] قابل تبدیل؛ قلب ماہیت پذیر؛ استحالہ پذیر؛ جنس میں قلب ماہیت ہو سکے؛ تقلیب پذیر ۔

Transmutably : (adv.) قلب ماہیت کی حالت میں؛ استحالہ پذیری سے۔

Transmutation : (n) [L. 'transmutationem'.] (۱) تقلیب : قلب ماہیت؛ شکل، طبیعت یا جوہر بدلنا یا بدل جانا : استحالہ ۔ (۲) (کیمیا) ادنیٰ دھاتوں کا سونا وغیرہ بن جانا : کیمیا بن جانا ۔ (۳) (ہندسہ) تحویل؛ ایک شکل ہندسی کو مساوی رقبے کی دوسری شکل میں تبدیل کرنا ۔ (٤) (حیاتیات) تقلیب نوع؛ ایک نوع کا دوسری نوع میں بن جانا (لامارک کے اصول کے مطابق) ۔ (٥) (قانون) انتقال ملکیت ۔

Transmutationist : (n) (حیاتیات) تغیر خصوصاً تقلیب نوعی کا قائل ۔

Transmutative : (a) [L. 'transmutat-, transmutare.] استحالےکا؛ قابل تغیر؛ تبدیل شدنی؛ قابل تبدیل ۔

Transmute : (v) [L. 'transmutare'.] (کیمیا) کسی شے کی شکل ، طبیعت یا جوہر کو بدل دینا؛ قلب ماہیت کرنا؛ تقلیب کرنا؛ استحالہ کرنا ۔

Transmuter : (n) استحالہ کرنے والا؛ قلب ماہیت کرنے والا ۔

Transmutual : (a) دوجانبہ؛ دوطرفہ؛ متقابل؛ بین الاثنین ۔

Transnature : (v) [Trans + Nature.] (شاذ) قلب ماہیت کرنا؛ کسی شخص یا چیز کی فطرت بدل دینا ۔

Transnormal : (a) [Trans + normal.] معمولی یا طبعی سے بڑھ کر؛ ورائے طبعی ۔

Transom : (n) [L. 'transtrum.'] (۱) دروازے یا کھڑکی کی سردل ۔ (۲) افقی سلاخ یا پٹی جو کھڑکی کے بیچ میں لگی ہو ۔ (۳) (قلب جہاز میں) اُن افقی کڑیوں میں سے کوئی کڑی جو پتوار کھمبے میں لگی ہوتی ہے ۔ (٤) شہتیر جو دو دستی آرے کے گڑھے پر رکھا ہوتا ہے ۔ (٥) افقی سلاخ جو مضبوطی کے لئے لگا دیتے ہیں ۔

Transom-bar : (n) دروازے پر کی سردل ۔

Transom-knee : (n) (جہاز سازی) ٹیڑھی لکڑی جس سے کڑی بندھی ہوتی ہے ۔

Transom-window : (n) (۱) دروازے میں اوپر کی کھڑکی ۔ (۲) کھڑکی جس کے بیچ میں پٹی یا سلاخ ہو ۔

Transomed : (a) سردل دار؛ جس میں افقی کڑی یا سلاخ لگی ہو ۔

Transpadane : (a) [L. transpadanus.'] دریائے پو کے پرے (عموماً شمال کی طرف) ۔

Transpadane : (n) دریائے پو کے پرے رہنے والا ۔

Transparence : (n) (۱) شفافی؛ شفاف ہونا ۔ (۲) منور تصویر یا کتبہ (جو کرمچ یا ململ پر بنا ہو اور پیچھے روشنی رکھ کر نمائش کیا جائے) ۔ (۳) منور تصویر کا چوکھٹا ۔ (٤) (فوٹو گرافی) مثبت تصویر جو شیشے پر ہو اور آرائش کے لئے کھائی یا جادو کی لالٹین میں دکھائی جائے ۔ (٥) ابھرا ہوا نقش جو چینی پر بنا ہو (اور اس کے خطوط کہیں موٹے کہیں باریک ہوں) ۔ (٦) (مضحکہ خیز خطاب، یہ جرمن لفظ Durchlaucht کا ترجمہ) حضور سراپا پرنور ۔

Transparency : (n)[med. L.'transparentia'.]Transparence دیکھو

Transparent : (a) [med. L. 'transparentem'.] (۱) شفاف؛ نرمل ۔ (۲) سطحی؛ جھرجھرا (بہانہ یا بھیس وغیرہ) جس کی اصلیت آسانی سے پہچان لی جائے ۔ (۳) (مجازاً) کھلی ہوئی؛ بیّن؛ ظاہر (کیفیت، نیت وغیرہ) ۔ (٤) صاف؛ کھری؛ بے بناوٹ ۔

Transparently : (adv.) شفاف طور پر؛ بیّن طور پر؛ صاف طور پر ۔

Transparentness : (n) (۱) شفافی ۔ (۲) جھر جھرا پن : سطحیت ۔ (۳) کھلا ہوا ہونا ۔ (٤) کھراپن؛ صفائی ۔

Transpeciate : (v) [Trans - + L. species, - Ate.] ماہیت میں تغیر پیدا کرنا؛ مسخ کرنا؛ شکل میں تبدیلی پیدا کرنا ۔

Transpicuity : (n) شفافیت؛ شنی؛ آشکارا ہونا ۔

Transpicuous : (a) [mod. L. 'transpicuous'.] شفاف؛ روشن؛ آشکار؛ واضح ۔

Transpierce : (v) (۱) چھید ڈالنا ۔ (۲) سرتا سر سوراخ ہونا : آرپار ہو جانا ۔

Transpirable : (a) [mod. L. 'transpirabilis'.] جو بخار کی صورت میں خارج ہو سکے ۔

Transpiration : (n) (۱) اخراج بخارات ۔ (۲) بخارات جو پھیپھڑے یا جلد سے خارج ہوں ۔

Transpiratory : (a) اخراج بخارات کا ۔

Transpire : (v) [f. Trans - + 'spirare'.] (۱) بھاپ کی شکل میں خارج کرنایا ہونا؛ جلد یا پھیپھڑے سےبخارات خارج کرنا یا ہونا ۔ (۲) (نباتیات) بخارات خارج کرنا ۔ (۳) (مجازاً) کھل جانا؛ ظاہر ہو جانا (راز وغیرہ کا) ۔ (۵) (سوقیانہ) واقع ہونا (امریکا میں پہلے) ۔

Transplace : (v) [Trans + place.] کسی کی واقفیت میں اس کی جگہ سے ہٹانا؛ مقدم ومؤخر کرنا؛ پودے کو ایک جگہ سے دوسری جگہ لگانا ۔

Transplant : (v) [Trans -+'plantare'.] (۱) ایک جگہ سےاُکھاڑکر دوسری جگہ لگانا (پودوں کو) ۔ (۲) منتقل کرنا؛ ایک جگہ سے دوسری جگہ جمانا (کارخانہ وغیرہ کو)؛ ایک جگہ سے لے جاکر دوسری جگہ بسانا (لوگوں کو) ۔ (۳) (جراحی) ایک مقام سے کاٹ کر دوسرے مقام پر یا دوسرے جسم میں لگانا (نسیج یا عضو کو)؛ عمل نقل کرنا ۔

Transplantable : (a) انتقال پذیر؛ نقل پذیر ۔

Transplantation : (n) (۱) نقل (پودے کی) ۔ (۲) عمل نقل (جراحی کا) ۔ (۳) منتقلی (اشخاص یا اشیاء کی) ۔ (٤) افسوں؛ جادو ۔

Transplanter : (n) (۱) منتقل کرنے والا ۔ (۲) آلۂ نقل : وہ اوزار یا مشین جس سے پودے اس طرح اکھاڑے جاتے ہیں کہ ان کی جڑ کے گرد مٹی کا گولا لگا رہتا ہے ۔

Transplendent : (a) [Trans-+ L.'splendentem'.] (شاذ) درخشاں؛ غیر معمولی شفاف؛ مجلل ؛ باشکوہ ۔

Transplendently : (adv.) درخشاں طور پر؛ مجلل طریقے سے ۔

Transpontine : (a) [Trans - + L. 'pons, pontem'. + - ine'.] (۱) پل کےپار کا خصوصاً ٹیمز کے پار کا؛ لندن کے اس محلے کا جو ٹیمز کے دوسرے کنارے پر ضلع "سرے" کی طرف واقع ہے ۔ (۲) سطحی قسم کا جذبات پرستانہ ناٹک جیسا کسی زمانے میں اس محلے میں پسند کیا جاتا تھا ۔

Transport : (n) [f. next.] (۱) نقل وحمل؛ مال یا مسافروں کا ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا؛ سواری اور باربرداری ۔ (۲) (نیز t. ship , vessel) سواری یا باربرداری کا جہاز؛ سپاہیوں اور رسد کے لے جانے کا جہاز ۔ (۳) مجرم جس کو کالے پانی کی سزا ہوئی ہو؛ عبور دریائے شور کا سزایاب ۔ (٤) شدید جذبہ؛ جوش، خوشی کے مارے آپے سے باہر تھا ۔ (٥) حمالوں وغیرہ کی انجمن ۔

Transport : (v) [Fr.'transporter', or L. 'transportore'.] (۱) ایک جگہ سے دوسری جگہ لےجانا؛ (مسافر، فوج وغیرہ کے) نقل وحمل کا انتظام کرنا ۔ (۲) کالے پانی لے جانا (مجرم کو)؛ عبور دریائے شور کی سزا دینا ۔ (۳) (مجازاً) (عموماً صیغۂ مجہول میں) بے خود ہو جانا؛ آپے سے باہر ہو جانا (خوشی، غصہ وغیرہ میں) ۔

Transport-buoy : (n) جہازوں کےلئےاستعمال ہونے والا پیپا ۔

Transportability/Transportableness : (n) نقل پذیری؛ قابل نقل وحمل ہونا ۔

Transportable : (a) (۱) قابل نقل وحمل؛قابل حمل؛ حمل پذیر ۔ (۲) کالے پانی بھیجے جانے کے قابل؛ قابل عبور دریائے شور ۔

Transportal/Transportance : (n) نقل وحمل؛ سواری ۔

Transportation : (n) (۱) ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا یا پہنچایا جانا؛ نقل وحمل؛ بارکش ۔ (۲) عبور دریائے شور؛ تبعید ۔ (۳) (امریکا) ٹکٹ یا عوامی سواری کے ذریعہ سفر کرنے کا پاس ۔ (٤) (ارضیات) نقل مادہ (ندیوں ، سمندر کی دھاراؤں ، گلیشیر اور ہواؤں وغیرہ سے) ۔ (٥) (متروک) (احساس شدید کا) انتقال ۔

Transported : (a) (۱) ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل شدہ؛ تبعید شدہ (کسی دوسرے ملک میں لازمی طور پر) ۔ (۲) احساسات شدید سے مغلوب ہو کر؛ بےخود ۔

Transportedly : (adv.) بے خود ہو کر؛ شدید احساس سے مغلوب ہو کر ۔

Transportedness : (n) بےخود ہونےکی حالت؛ شدید احساسات سے مغلوب ہونے کی کیفیت ۔

Transporter : (n) (۱) نقل وحمل کا انتظام کرنے والا ۔ (۲) نقل وحمل کا وسیلہ خصوصاً گھاٹ یا ایک جہاز سے دوسرے جہاز میں رکھنے کا آلۂ کار ۔

Transporter-bridge : (n) قابل کشتی رانی؛ آبی راستے کا اتنا اونچا پُل کہ کشتی رانی میں خارج نہ ہو۔

Transposable : (a) قابل تبدیل عمل؛ جابجا شدنی؛ جگہ بدلنے والا یا والی۔

Transposal : (a) (۱) (شاذ) تبدیل محل؛ تبدیل ترتیب۔ (۲) وہ چیز جس کا محل یا ترتیب بدلی گئی ہو۔

Transpose : (v) [Fr. 'transposer'.] (۱) ایک جگہ یا وقت سے ہٹا کر دوسری جگہ یا وقت میں رکھنا؛ منتقل کرنا؛ بدلنا (لغوی ومجازی معنوں میں)؛ جگہ بدلنا؛ ادل بدل کرنا۔ (۲) (الجبرا) مساوات میں ایک رقم کو دوسری طرف علامت بدل کر لے جانا؛ عمل نقل کرنا۔ (۳) (صرف ونحو) جملے میں کسی لفظ کو مقررہ محل سے یا موجودہ محل سے ہٹاکر کہیں اور رکھنا؛ تبدیل محل کرنا؛ (الفاظ کی مقررہ یا موجودہ) ترتیب بدلنا۔ (٤) (موسیقی) نغمے کو کسی اور آہنگ میں لکھنا یا بجانا؛ سُر بدلنا۔

Transposer : (n) محل یا ترتیب بدلنے والا۔

Transposition : (n) (۱) تبدیل محل؛ تبدیل ترتیب۔ (۲) بدلا ہوا محل؛ بدلی ہوئی ترتیب (خصوصاً کسی لفظ میں حرف کی یا کسی جملے میں الفاظ کی) ترتیب؛ ایسے عمل کا نتیجہ؛ محل بدلا ہوا لفظ یا جملہ۔ (۳) (موسیقی) سُر کا بدلنا۔ (٤) (الجبرا) مساوات میں ایک رقم کو بہ تبدیلیٔ علامت دوسری طرف لے جانا۔ (٥) (تشریح) اعضائے جسمانی کی خلاف معمول حالت؛ اعضاء کی بےقاعدہ بناوٹ یا ترتیب۔

Transpositive : (a) تبدیل محل یا تبدیل ترتیب کی خاصیت کا حامل؛ تبدیل محل کا۔

Transprose : (v) [Trans -+Prose] نثر میں ڈھالنا؛ نثر میں بدلنا۔

Transrhenane : (a) [L. 'transrhenanus'.] رائن ندی کے اس پار؛ لہذا آلمانوی برخلاف رومی یا فرانسیسی کے؛ (مجازاً) آلمانوی۔

Transubstantial : (a) [Trans - + L. 'substantialis'] تبدیل ہونے والا؛ قلب ماہیت کے لائق۔

Transubstantiate : (v)[Trans - + 'substantia'.] ایک شے سے دوسری شے میں تبدیل کرنا؛ قلب ماہیت کرنا؛ تبدیل جوہر کرنا؛ تبدیل مادہ کرنا؛ استحالہ کرنا۔

Transubstantiation : (n) (۱) قلب ماہیت ؛ استحالہ ؛ ایک جسم سے دوسرے جسم میں تبدیلی ؛ تبدیل مادّہ۔ (۲) (مذہب عیسوی) عشائے ربانی میں روٹی اور شراب کا مسیح کے جسم اور خون میں بدل جانا؛ استحالۂ عشائی۔

Transudate : (n) ترشح؛ تراوش؛ مواد مترشحہ۔

Transudation : (n) [f. trans + sudatio.] تراوش؛ ترشح؛ نفوذ۔

Transudatory : (a) تراوش کرنے والا؛ نفوذ کرنے والا۔

Transude : (v) [f. Trans - + sudare, to sweat.] نفوذ کرنا (سیال شے یا گیس وغیرہ کا مسامات وغیرہ سے)؛ نکلنا (جسے پسینے کا)۔

Transume : (v) (۱) (قانون) دستاویز کی باضابطہ نقل تیار کرنا۔ (۲) (متروک) تبدیل کرنا؛ بھیجنا۔

Transumpt : (n) [L. 'tran(s)-sumer'.] نقل؛ (خصوصاً) کسی دستاویز، وثیقہ یا دوسرے قانونی کاغذات کی نقل۔

Transumptive : (a) [transumpt-, + - ivus.] (قدیم) نقل یا استنساخ کا؛ استعاری۔

Transvaal : (n) [Trans - + vaal a tributory of the Orange river in S.Africa.] ٹرانسوال : یونین آف ساؤتھ افریقہ کی ایک ریاست جسے وال ندی اورینج فری اسٹیٹ سے جدا کرتی ہے۔

Transvase : (v) [Fr. 'transvaser'.] (شاذ) ایک ظرف سے دوسرے ظرف میں ڈالنا؛ دوسرے برتن میں انڈیلنا۔

Transversal : (a) قاطع؛ جو خطوط کے ایک سلسلے کو قطع کرتا ہو۔

Transversal : (n) (۱) خط قاطع۔ (۲) (تشریح) (عموماً transversaa) (pl-es) یا (transversus (pl-i). وہ عضلہ وغیرہ جو افقاً جسم کے بعض حصوں سے گزرتا ہو : معترض ؛ جملۂ معترضہ۔ (۳) (مجازاً) انحراف (شاذ)۔

Transversally : (adv.) افقاً؛ عرض میں۔

Transverse : (a) [L. 'transversus'.] عرضی؛ معترض؛ جو عرضاً واقع ہو؛ مورّب۔

Transverse : (n) جو مقاطع ہو؛ جو عرضاً واقع ہو ۔

Transverse : (adv.) (شاذ یا شعر میں مستعمل) عرضاً؛ عرض میں ۔

Transverse : (v) [OFr. 'transverser' or med. L. 'transversare'.] (۱) (اب شاذ) عرضاً واقع ہونا؛ پار کرنا ؛ گزرنا ۔ (۲) الٹ دینا؛ سرنگوں کردینا؛ منتشر کردینا (اب شاذ یا متروک) ۔ (۳) کسی مختلف شے میں تبدیل کردینا ۔

Transverse : (v) [Trans - + verse.] شعر میں ڈھالنا؛ شعر میں ترجمہ کرنا ۔

Transverse artery : (n) شریانِ معترض ۔

Transverse axis : (n) (۱) محور جو اصلی محور سے عرضاً واقع ہو ، جیسے بلور میں ۔ (۲) (علم ہندسہ) مخروطی تراش سے گزرنے والا محور ۔

Transverse muscle : (n) ان مختلف عضلات میں سے کوئی ایک جو دوسرے حصوں میں پھیلے ہوئے ہیں ۔

Transverse process : (n) ریڑھ کی ہڈی کا ایک بغلی عمل ۔

Transverse suture : (n) سامنے اور چہرے کی ہڈیوں کے درمیان کا جوڑ ۔

Transversely : (adv.) عرضاً بطور اریب یا متقاطع ۔

Transversion : (n) شعر میں منتقل کرنا؛ کسی شے کا موزوں بیان ۔

Transversion : (n) [L. 'transvers-.] ترچھا رکھنے کا عمل ؛ اندرونی تراش؛ کسی مختلف شے میں تبدیلی؛ تبدیل مقام ۔

Transversus : (n) (تشریح) شکم کا عرضی عضلہ ۔

Transwritten : (a) ترجمہ شدہ؛ استنساخ شدہ؛ نقل شدہ ۔

Trant : (v) حمال یا بار بردار کا پیشہ اختیار کرنا ۔

Tranter : (n) [f. 'traventer'.] حمال؛ باربردار؛ خصوصاً وہ شخص جو گھوڑے اور گاڑی سے کمائے ۔

Trantlum : (n) (۱) حقیر شے؛ جزوی شے (چیز) ۔ (۲) (جمع میں) گوناگوں؛ متفرقہ ۔ (۳) (اسکاٹ لینڈ) مہمل ۔

Trap : (n) [Late OE. 'treppe'. ME. 'trapp'.] (۱) گڑھا؛ پھندا؛ کھٹکے دار پنجرا (جانوروں کو پکڑنے کے لئے) ۔ (۲) (مجازاً) بھرا؛ دم؛ فقرہ یا چال جس کے ذریعہ کسی شخص سے کوئی بات کہلائی جائے یا کوئی کلام کرایا جائے ۔ (۳) اڑاؤ پنجرا جس میں کبوتر وغیرہ کو اڑا کر نشان لگاتے ہیں ۔ (٤) اچھل کھٹکا؛ جوتے کی شکل کا آلہ جس میں ایک طرف بلاّ مارنے سے دوسری طرف گیند اچھلتی ہے ۔ (٥) حرف "U" کی شکل کا گیس پائپ؛ نعل نما پائپ جس کو کھول دینے سے ایک طرف سے پانی آکر گیس کی واپسی کو روک دیتا ہے ۔ (٦) ٹم ٹم یا اسی قسم کی کوئی اور گاڑی ۔ (۷) (عامیانہ) پولیس کا سپاہی؛ پولیس والا ۔ (۸) دیکھو Trap -door ۔ (۹) حرف "L" کی شکل کی کھونٹی جو کپڑے وغیرہ میں لگ جائے ۔ (۱۰) (عامیانہ یا بول چال) مکر؛ دھوکا؛ فریب؛ چال بازی ۔ (۱۱) وہ دروازہ جس سے ہوا آتی جاتی رہے ۔

Fly trap : مکھیوں کے پکڑنے کا پھندا ۔

Rat trap : چوہے دان؛ موش دان ۔

To understand trap : اپنے مفاد کا علم رکھنا ۔

To be up to trap : باشعور یا ہوشیار ہونا ۔

Trap : (n) [Swed. 'trapp'.] (۱) (کان کنی) سیاہ رنگ کی ستون نما آتش فشاں چٹان ؛ زینہ چٹان ۔ (۲) اٹھاؤ زینہ؛ سیڑھی ۔

Trap : (v) (۱) (مجازاً) پھندے وغیرہ میں پھانسنا؛ بھرے پر چڑھانا؛ دام میں لینا؛ پھانسنا ۔ (۲) پھندے وغیرہ میں وحشی جانوروں کو پکڑنے کی مشق کرنا ۔ (۳) تھیٹر کے اسٹیج میں فرشی دروازے لگانا ۔ (٤) گیس کو نعل نما پائپ کے ذریعہ روک دینا ۔ (٥) موری وغیرہ سے نعل نما پائپ لگانا ۔ (٦) بھاپ کا پائپ وغیرہ میں رک جانا ۔

Trap : (v) [F. 'drap'.] (گھوڑے ، خچر وغیرہ کو) ساز و زین سے آراستہ کرنا ۔

Trap - ball : (n) [f. Trap + Ball.] اچھل گیند؛ وہ کھیل جو اس آلے سے کھیلا جاتا ہے ۔

Trap - hat : (n) دام میں لانے کے لئے استعمال ہونے والا بلاّ نیز یہ عمل ۔

Trap - cellar : (n) تھیٹر کےاسٹیج کا تہ خانہ؛ چورتہ خانہ ۔

Trap - creel : (n) وہ ٹوکری جس سے جھینگا مچھلی پکڑی جاتی ہے ۔

Trap - cut : (n) ہیرے تراشنے کا ایک طریقہ جس میں سطوح مرکز کے گرد متوازی ہوتی ہیں ۔

Trap - door : (n) (۱) دروازہ جو چھت یا فرش میں لگا ہو ؛ فرشی دروازہ؛ سقفی دروازہ ۔ (۲) (کان کنی) ہوا کی رو کے لئے دروازہ؛ موسمی دروازہ ۔ (۳) L شکل کی کھونچ جو کپڑے وغیرہ میں لگ جائے۔

Trap - door spider : (n) ایک قسم کی مکڑی جو اپنے جالے کے اوپر قبضہ دار دروازہ بناتی ہے ۔

Trap - drummer : (n) ڈھول اور دوسرے سازوں کو بجانے والا شخص۔

Trapes : (n) دیکھو Traipse

Trapes/Traipse : (v) [Origin unkn.] (۱) گھسیٹ گھسیٹ کر چلنا ۔ (۲) پائنچے گھسیٹتے چلنا؛ اس طرح چلنا کہ دامن وغیرہ زمین میں گھسٹتے ہوں ۔ (۳) مارامارا پھرنا ۔ (٤) دوڑا دوڑا پھرنا ۔

Trapeze : (n) [F. 'trapeze'.] (۱) ایک ورزشی جھولا؛ جمناسٹک کا جھولا؛ دو عمودی ڈنڈے جن میں ایک افقی ڈنڈا لگا ہوتا ہے، رسی سے لٹکائے جاتے ہیں اوران پر جمناسٹک کی مشقیں کی جاتی ہیں ۔ (۲) مربع منحرف؛ جس کے دو ضلعے متوازی نہ ہوں یا صرف دو ضلعے متوازی ہوں ۔

Trapeziform : (a) مربع منحرف کا؛ ٹریپزیم کی شکل کا ۔

Trapezium : (n) [mod. L.] (۱) منحرف؛ ایک ذواربعۃ الاضلاع جس کے صرف دو متقابل اضلاع متوازی ہوں ۔ (۲) (تشریح) کلائی کی ایک ہڈی جو انگوٹھے کی ہڈی کے ساتھ جڑی ہوتی ہے ۔ (۳) نسیج کے ریشے جو دماغ کے pons vardii میں ہوتے ہیں ۔

Trapezius : (n) [mod. L. 'trapezius'.] (تشریح) دو بڑے مثلث نما عضلات میں سے ہر ایک (جن سے منحرف کی شکل بنتی ہے) جو گردن کے عقب اور قریبی اعضاء میں پھیلے ہوتے ہیں۔

Trapezius muscle : (n) منحرف نما عضلہ ۔

Trapezohedral : (a) ایسی ٹھوس نما شکل جس کےرخ منحرف ہوں یا اس سے متعلق ۔

Trapezohedron : (n)['trapezo'+hedron form.] (ہندسہ وقلمیات) ٹھوس نما شکل جس کے رخ منحرف نما ہوں ۔

Trapezoid : (n) [mod. L. 'trapezoides'.] (۱) (ہندسہ) مربع منحرف : جس کے کوئی دو ضلعے متوازی نہ ہوں یا صرف دو ضلعے متوازی ہوں ۔ (۲) (تشریح) کلائی کی ہڈی۔

Trapezoid/-al : (a) جن کی شکل مربع منحرف کی ہو ؛ ایسے ذواربعۃ الاضلاع سے متعلق جس کے کوئی دو ضلعے متوازی نہ ہوں ۔

Trapfall : (n) [Trap + fall.] پیچھے کی طرف کھلنےوالا دریچہ؛ چھپا ہوا گڑھا؛ دام ۔

Trapiche : (n) [Amer. Sp.] گنا یا کچی دھات پیسنے والی مِل۔

Trappean : (a) [Trap, $n^2$ + - ean. ] (کان کنی) آتش فشانی چٹان سے متعلق، اس کی نوعیت کا یا اس پر مشتمل۔

Trapper : (n) [L. 'trappatura'.] (تاریخ قدیم) باربردار جانور کا غلاف یا خول جو دھات یا چرم سے دفاع کی خاطر بنایا گیا ہو یا کپڑے سے بنا ہو تاکہ آرائش کا کام لیا جائے ۔

Trapper : [f. Trap, v. and n.] (۱) پھندے سے شکار کرنے والا خصوصاً وہ شکاری جو جانوروں کو ان کی کھال اورسمور کی خاطر پکڑتا ہے ۔ (۲) (کوئلے وغیرہ کی کان میں) روشن دانوں کا محافظ ۔

Trapping : (n) [Chiefly in pl. trappings.] (خصوصاً جمع میں) گھوڑے کا ساز؛ خصوصاً آرائشی سازوسامان؛ خارجی اور اونی سجاوٹ ۔ (۲) کسی عہدے یا منصب کی وردی اور آرائشی سازوسامان ۔

Trappist : (n) [Fr. 'trappiste', from La Trappe, name of the Convent] کیتھولک راہبوں کی ایک جماعت کا رکن جو سنہ ۱٦٦٤ میں ترمانڈی میں قائم ہوئی تھی اور جس کی خصوصیات میں بہت سی ریاستیں داخل تھیں۔

Trappist : (a) اس جماعت سے تعلق رکھنے والا ۔

Trappose : (a) [Trap, $n^2$ + - ose.] آتش فشانی چٹان کا یا اس کی نوعیت کا حامل۔

Traps : (n) [app. shortened from trappings.] سازو سامان؛ اسباب ۔

Trapstick : (n) ڈنڈا جو ایک قسم کے کھیل (اچھل گیند) میں استعمال ہوتا ہے ۔

Trash : (n) [Origin obsc.] (۱) نکمی چیز؛ فضول چیز؛ ردی چیز ۔ (۲) کترن (پودوں وغیرہ کی) ۔ (۳) گنے کی پتیاں جو ایندھن کے کام آتی ہیں ؛ خنزر پنزر؛ کھونتی (گنے کا پھوک جو رس نکالنے کے بعد رہ جاتا ہے) ۔ (٤) مہمل کتاب، مضمون وغیرہ؛ لغویات ۔ (٥) مہمل گفتگو؛ بکواس ۔ (٦) (عامیانہ) بے ہودہ شخص؛ آشفتہ حالت ۔ (۷) (مجازاً) عوام ۔

Cane trash : گنے کا پھوک اور پتی وغیرہ جوایندھن کے کام آتی ہے ۔

White trash : (امریکا) جنوبی ریاستوں کے گوری نسل کے غریب باشندے ؛ غریب گورے ۔

Trash : (n) (بول چال) تسمہ یا ڈوری جس سے کتے کو باندھ کر لے جاتے ہیں ۔

Trash : (v) [Origin unkn.] (۱) (متروک) تسمہ یا ڈوری سے باندھنا؛ روکنا؛ مزاحم ہونا ۔ (۲) (امریکا) مٹانا ۔

Trash : (v) [Norse.] (۱) (قدیم) ہانپتے ہوئے دوڑنا خصوصاً کیچڑ میں ۔ (۲) تھکا دینا (دوڑا کر یا چلا کر) ۔

Trash : (v) [f. Trash, n.] (۱) گنے کی پتیاں چھانٹنا (تاکہ گنا جلد تیار ہو جائے) ؛ پتیاں الگ کرنا ۔ (۲) فضول اور مہمل چیز سے پاک کرنا ۔

Trash house : (n) گنے کے فارم میں پھوک رکھنے کی جگہ ۔

Trash-ice : (n) برف کا چور یا چورا پانی میں ملا ہوا ۔

Trashily : (adv.) مہمل طریقے سے؛ مہمل اسلوب میں ۔

Trashiness : (n) لغویت؛ نکما پن؛ مہمل پن ۔

Trashy : (a) مہمل؛ لچر؛ نکمی؛ لغو ۔

Trass : (n) دیکھو Tarras

Trattoria : (n) [It.] ریستوران؛ اطالوی طعام خانہ؛ اطالوی ہوٹل (کھانے کا) ۔

Traulism : (n) لکنت؛ ہکلا پن ۔

Trauma/Traumata/Traumas : (n) [Gr.'Trauma'.] (۱) (طب) زخم؛ جراحت؛ چوٹ؛ نیز ایسی کیفیت؛ مجروحیت ۔ (۲) (نفس تجزیہ) ایسا اضطراب ناک تجربہ جس سے دماغ یا اعصاب اس طرح مجروح ہو جائیں کہ ہسٹریا یا نفسیاتی حالات پیدا ہو جائیں؛ دماغی صدمہ ۔

Traumatic : (a) [Late L. 'traumaticus'.] زخم، چوٹ یا صدمے کا یا اس سے متعلق یا اس سے پیدا ہونے والا ۔

Traumatism : (n) [Gr. 'trauma' + - ism.] (طب) جراحت کی وجہ سے نظام اعصاب کی مریضانہ حالت؛ مجروحیت ۔

Traumato - : [Gr.] مستعمل بطور سابقہ بمعنی "زخم، چوٹ، جراحت" ۔

Traumatology : (n) جراحت شناسی؛ مبحث زخم ۔

Travail : (n) [OFr. 'travailler'.] (۱) درد زہ ۔ (۲) رنج؛ زحمت ۔

Travail : (v) (۱) درد زہ میں مبتلا ہونا ۔ (۲) عرق ریزی کرنا؛ سخت محنت کرنا؛ شدید مشقت یا زحمت اٹھانا ۔

Travailous : (a) [OFr. 'travaillos'.] (قدیم یا متروک) زحمت دینے والا؛ خستہ کنندہ؛ طاقت فرسا ۔

Trave : (n) [OFr. 'trave'.] (۱) شہتیر ۔ (۲) فریم یا احاطہ جس میں سرکش گھوڑے کو نعل لگائی جاتی ہے ۔

Travel : (n) [Orign. the same word as Travail.] (۱) سفر (خصوصاً غیر ممالک کا)؛ سیاحت ۔ (۲) (جمع) سیاحت؛ سفرنامہ ۔ (۳) (مشین کے پرزے کی) حرکت؛ حرکت کی حد، رفتار وغیرہ ۔

Travel : (v) [Origin the same word as Travail, v.] (۱) سفر کرنا؛ سیاحت کرنا ۔ (۲) کسی تجارتی کارخانے کی طرف سے مال کے نمونے دکھا کر آرڈر حاصل کرنے کےلئے سفر کرنا؛ کارخانے کے ایجنٹ کے طور پر سفر کرنا ۔ (۳) (مشین یا اس کے پرزے کا) حرکت کرنا؛ آگے پیچھے ہٹنا (کسی ڈنڈے پر یا نالی میں) ۔ (٤) جائزہ لینا؛ مشاہدہ لینا ۔ (٥) (جانور خصوصاً ہرن کا) چرتے چرتے آگے بڑھنا ۔ (٦) (کسی خاص انداز یا رفتار سے) چلنا؛ قطع مسافت کرنا ۔ (۷) (ملک وغیرہ کے) اس سرے سے اُس سرے تک سفر کرنا؛ دیکھ ڈالنا ۔ (۸) (جانوروں کے گلے وغیرہ) ہنکانا؛ لے جانا ۔

**Travel in tea etc. :** چائے وغیرہ کے ایجنٹ کے طور پر سفر کرنا۔

**Travel out of record :** (تقریر، بحث وغیرہ کی) موضوع سے ہٹ جانا۔

**Travelled/(Chiefly U.S.) Traveled : (a)** (۱) جہاں دیدہ؛ مشاق سفر؛ آزمودہ کار سیاح۔(۲) (ارضیات) (گھسی چٹان وغیرہ کے متعلق) اپنی اصلی جگہ سے منتقل شدہ؛ غیر مستقل۔

**Traveller : (n)** (۱) مسافر؛ سیاح۔ (۲) حرکت کرنے والی مشین؛ خصوصاً تار میں لٹکا ہوا دمکلا جو پٹری پر چلتا ہے۔ (۳) پھیری والا؛ سوداگروں کا کارندہ یا دلال جو نمونے دکھا کر آرڈر حاصل کرتا ہے۔(٤) گھوڑے یا گاڑی وغیرہ جو فاصلہ طے کرتی ہے۔ (٥) آلہء کار جو کسی چیز کے سہارے حرکت کرتا ہو یا تیزی سے چلتا ہو۔ (٦) (جہاز رانی) آہنی حلقہ جو رسی یا چھڑی میں ہو۔(۷) (ماہی گیری) رسا چرخی جس سے چارا پانی میں نیچے کی طرف اترتا ہے۔

**Bonafide traveller :** مستحق مسافر؛ وہ شخص جو تین میل پیدل چلنے کے بعد اتوار کو راہ میں سرائے سے شراب وغیرہ خریدنے کا مستحق ہوتا ہے۔

**Traveller's joy : (n)** جنگلی جھاڑی جو راستے کے کنارے آرائش کے لئے ہوتی ہے؛ ایک بیل کا نام۔

**Traveller's palm/-tree : (n)** بعض درختوں کے نام جن سے لعاب یا پانی نکلتا ہے اور جسے مسافر پیاس بجھانے کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

**Travelling/Traveling (U.S.) : (n)** سفر کرنے کا عمل۔

**Travelling allowance : (n)** سفر خرچ؛ سفری بھتہ۔

**Travelling-cap/-dress : (n)** سفری ٹوپی؛ پوشاک جو سفر کے لئے موزوں ہو۔

**Travelling-carriage : (n)** مضبوط گاڑی جو سفر کے لئے ریل کی ایجاد سے پہلے استعمال ہوتی تھی۔

**Travelling-fellowship/-scholarship : (n)** وہ وظیفہ جو مطالعہ یا تحقیق کے لئے دیا جاتا ہے۔

**Travelling-microscope : (n)** سیار خردبین۔

**Travelogue : (n)** باتصویر لیکچر سیاحت کی مہم وغیرہ پر؛ تقریر متعلق سیاحت؛ سفر داستان۔

**Travels : (n)** سفر نامہ۔

**Traversable : (a)** (۱) قابل عبور؛ قابل گزر؛ پار کرنے کے لائق۔ (۲) قابلِ تردید۔

**Traverse : (n)** (۱) کوئی چیز جو کسی چیز میں سے عرضاً گزرتی ہو خصوصاً چھت کی کڑی وغیرہ؛ آڑی کڑی؛ عرضی تیر۔ (۲) (قلعہ بندی) دمدمہ جو مسقف راستے کے لئے بنایا جائے۔ (۳) خندق میں دہرا یا چوہرا زاویہ قائمہ ( z ، = ، ـــ ) جو گولہ باری سے حفاظت کے لئے بنایا جائے۔ (٤) گرجے کی عرضی غلام گردش۔ (٥) (ہندسہ) قاطع: خط قاطع؛ خط متقاطع۔ (٦) (مساحت) پیمائش کا اکہرا خط (جو کمپاس اور چرب کی مدد سے ڈالا جاتا ہے)۔ (۷) جہاز کی پرخم یا لہردار رفتار (مخالف ہوا سے بچنے کے لئے)۔ (۸) مشین کے پرزے کی عرضی حرکت۔ (۹) (کھڑی یعنی دیوار نما پہاڑی پر چڑھنے میں) عرضی حرکت چڑھائی کے ایک خط سے دوسرے خط تک؛ وہ مقام جہاں عرضی حرکت کی ضرورت ہو۔ (۱۰) (قانون) تردید خصوصاً واقعات کی؛ عذر۔ (۱۱) (قدیم) مانع؛ رکاوٹ؛ وقت۔ (۱۲) (انجینیئرنگ) آڑا رنداؤ۔

**Work, solve a traverse :** اس کا حساب لگانا کہ پرخم رفتار سے بہ خط مستقیم کتنی مسافت طے کی گئی۔

**Traverse : (a) [OFr. 'travous'.]** (شاذ) افقی؛ عرضی۔

**Traverse : (v) [Fr. 'traverser'.]** (۱) (توپ کا) حسب ضرورت رخ بدلنا؛ پھیرنا یا پھیرا جانا۔ (۲) ایک سرے سے دوسرے سرے تک عرضاً سفر کرنا یا واقع ہونا؛ گزرنا (عرضاً)۔ (۳) دیوار نما پہاڑی پر چڑھنے میں چڑھائی کے ایک خط سے دوسرے خط تک عرضاً حرکت کرنا۔ (٤) (مجازاً) (موضوع کے) ہر پہلو پر نظر ڈالنا یا غور کرنا؛ جامع انداز سے بحث کرنا۔ (٥) (توپ کا رخ) پھیرنا۔ (٦) لکڑی پر اس کی اندرونی دھاریوں یا جوہر کے اعتبار سے عرضاً رندہ کرنا۔ (۷) انکار کرنا؛ خصوصاً (قانون) عدالت کے سامنے تردید کرنا۔ (۸) (تدبیر کی) کاٹ کرنا؛ پلٹ دینا؛ چلنے نہ دینا؛ (رائے کی) مخالفت کرنا۔ (۹) (قطب نما کی سوئی وغیرہ کا) محور پر گھومنا؛ پھرجانا۔ (۱۰) (گھوڑے کا) عرضاً چلنا۔ (۱۱) (سڑک، ندی وغیرہ) کا

راستہ بنانا ۔ (۱۲) (شاہین بازی) پہلو بہ پہلو چلنا؛ پیچ وخم کے ساتھ اوپر جانا ۔ (۱۳) (کوہ پیمائی) پہاڑ یا چٹان کے پار افقی یا عرضی سمت میں راستہ بنانا ۔

To traverse an indictment : استغاثہ کی تردید کرنا یا ایسی حالت میں معاملے کی تیاری کرنا ۔

To traverse an office : فرض منصبی کی تفتیش کی صحت سے انکار کرنا یا اس پر اعتراض کرنا ۔

Traverse - board/Travis - : (n) (بحری) ایک گول بورڈ جس پر کمپاس سے نقطے بنے ہوتے ہیں اور اس میں سوراخ اور کیل ہوتے ہیں جن سے جہاز کے راستے کا پتا چلتا ہے ۔

Traverse - circle : (n) مدور یا قطعہ دار راستہ جس پر بندوق گاڑی ہوتی ہے تاکہ بندوق کا رخ مطلوبہ سمت میں ہو ۔

Traverse -drill : (n) (سوراخ کرنے کا ) برما جس میں سوراخ کرنے کا آلہ مخصوص گہرائی پر بغلی حرکت رکھتا ہے ۔

Traverse jury : (n) جیوری جو دوسری جیوری کے فیصلے پر رائے دینے کا حق رکھتی ہے ۔

Traverse-map : (n) نامکمل نقشہ ۔

Traverse-sailing : (n) جہاز وغیرہ کا لہراتے ہوئے چلنا : پرخم یا لہردار رفتار ۔

Traverse-table : (n) (۱) نقشہ٭ حساب جس کی مدد سے یہ معلوم کیا جاتا ہے کہ جہاز نے پُرخم رفتار سے بہ خط مستقیم کتنی مسافت طے کی؛ نقشہ٭ تحویل مسافت ۔ (۲) وہ تختہ جس کے ذریعے سے ریل کا انجن ایک پٹری سے دوسری پٹری پر لایا جاتا ہے؛ تختہ٭ تحویل ۔

Traverser : (n) [Fr. 'traverser'.] (۱) شخص یا چیز جو پار کرے یا گزرے ۔ (۲) (قانون) وہ جو عذر کی تردید کرے ۔ (۳) (ریل) پہیوں پر گردش کرنے والا پلیٹ فارم جس سے ٹرک یا گاڑی پٹریوں سے دوسری متوازی پٹریوں پر بدلی جاسکے ۔

Traversing-bridge : (n) چلتا پُل ۔

Traversing-pulley : (n) چرخی جو رسی پر اِدھراُدھر چلتی ہے ۔

Travertine/-in : (n) It. 'travertino'.] دیکھو Tiburtine-stone

Travesty : (a) [Origin Fr. 'travesti'.] اس طرح ملبوس کہ تمسخر پیدا ہو ۔

Travesty : (n) (۱) بہروپ؛ تمسخرانہ روپ؛ کسی سنجیدہ تصنیف کی تمسخرانہ نقل؛ اس نوعیت کی ادبی تصنیف ۔ (۲) (لفظاً) لباس یا شکل کا بدلنا؛ بھیس (شاذ) ۔

Travesty : (v) (۱) کسی موضوع کو بالارادہ یا بلا ارادہ مضحک طریقے سے ادا کرنا؛ مضحک بنا دینا ۔ (۲) (شخص، چیز یا خصوصاً کتاب کی، دوسروں کی) بگڑی ہوئی شکل ہونا؛ منہ چڑانا ۔ (۳) مضحک بنانا یا بنایا جانا ۔

Travis : (n) دیکھو Traverse

Trawl : (n) [Origin obsc.] (۱) تھیلے کی شکل کا بڑا جال جسے دریا کی تہ میں ڈال کر کشتی سے کھینچتے ہیں ۔ (۲) (نیز T. line) بڑی شست جس میں بہت سی چھوٹی چھوٹی شستیں لگی ہوتی ہیں ۔

Trawl : (v) (۱) ایسے جال سے مچھلی پکڑنا جسے دریا کی تہ میں ڈال کر کشتی سے کھینچتے ہیں ۔ (۲) اس طرح یا دام کشتی سے مچھلی مارنا (خصوصاً چپٹی مچھلیاں) ۔ (۳) ہیرنگ مچھلی کے جھنڈ کے گرد یا اس کے پیچھے جال کھینچنا (تاکہ مچھلیوں کو گھیر کر پکڑا جائے) ۔ (٤) بڑے جال سے مچھلی پکڑنا ۔

Trawl - anchor : (n) بڑی شست کا لنگر ۔

Trawl - beam : (n) بڑا جال جس کے منہ پر لٹھا لگا ہوتاہے ۔

Trawl - boat : (n) دام کشتی (جس میں بڑی شست ڈالی جاتی ہے یا بڑا جال کھینچا جاتا ہے) ۔

Trawl - head : (n) تھیلے کی شکل کا بڑا جال ۔

Trawl-net : (n) (۱) تھیلے کی مانند بڑا جال ۔ (۲) ہیرنگ اور دوسری مچھلیوں کو گھیرنے اور پکڑنے میں کام آنے والا جال ۔

Trawl - warp : (n) دام کشتی کی رسی ۔

Trawler : (n) (۱) بڑے جال کو کھینچنے والا ۔ (۲) بڑے جال سے مچھلی پکڑنے میں استعمال ہونے والی کشتی؛ دام کشتی ۔

**Tray : (n) [OE. 'treg'.]** (۱) کشتی؛ لکڑی یا دھات یا دوسری چیز کی چھوٹی سینی؛ طشت ۔ (۲) کشتی نما خانہ (ٹرنک یا صندوقچے میں)۔

**Developing tray :** (تصویر) دھونے کی قاب؛ طشت ۔

**Pen -tray :** کشتی نما قلم دان ۔

**Tea - tray :** چائے کی کشتی؛ چائے کا طشت ۔

**Tray : (n) [Same word as Trey.]** بارہ سنگھے کے سینگ کی تیسری شاخ ۔

**Tray - cloth : (n)** ٹرے یا طشت پر ڈالا ہوا کپڑا جس پر طشتری وغیرہ رکھتے ہیں ۔

**Trayful : (a)** کشتی بھر؛ طشت بھر ۔

**Treacherous : (a) [OFr. 'trecher'.]** (۱) (اشخاص وغیرہ کےلئے) غدار؛ دغاباز؛ دھوکاباز؛ بے وفا ۔ (۲) ناقابل اعتبار؛ پُرفریب؛ دھوکے کا ۔ (۳) (زمین ، برف کے لئے) غیر محفوظ؛ غیر مستقل ۔

**Treacherously : (adv.)** غداری سے؛ دغا سے؛ دھوکا دے کر؛ بےوفائی سے ۔

**Treacherousness : (n)** غداری؛ دغا؛ دھوکا؛ بے وفائی ۔

**Treachery : (n) [OFr. 'treacherie'.]** غداری؛ دغا؛ بے وفائی؛ (کسی بادشاہ، حکمراں یا امیر کے خلاف) غداری، دغا کی مثال یا عمل ۔

**Treacle : (n) [OFr. 'triacle'.]** (۱) شیرہء قند ۔ (۲) تریاق ۔ (۳) (بیجا استعمال) راب ۔ (٤) درختوں کی رطوبت جس میں شکریں پائی جائے مثلاً صنوبر کا رس ۔

**Treacle : (v)** (۱) شیرہء قند ملانا؛ شیرہء قند ڈالنا ۔ (۲) درخت میں شیرہء قند لگا کر پتنگوں کو دام میں لانا ۔

**Treacle Bible : (n)** بائبل کے کسی انگریزی ترجمے یا ایڈیشن کے لئے مرتب کا نام ۔

**Treacle-mustard : (n)** ایک پودے (Thlaspi arvense) کا نام جس میں دافع امراض کی خصوصیات پائی جاتی ہیں ۔

**Treacle - posset : (n)** سیب کی شراب یا دودھ اور شیرے سے تیار کیا ہوا مشروب ۔

**Treacle - vinegar/-water : (n)** ایک قسم کی خوشبودار شراب ۔

**Treacly : (a)** (۱) شیرہء قند کے مانند یا اس کے ہم شکل ۔ (۲) (مجازاً) شیریں؛ شہد آگیں ۔

**Tread : (n) [OE. 'tredan'.]** (۱) نقش پا ۔ (۲) چال؛ قدم؛ چلنےکی آواز ۔ (۳) جفتی میں چڑے کا عمل ۔ (٤) زینے کی سب سے اونچی سیڑھی ۔ (۵) پاؤں چکی کی سیڑھی ۔ (٦) ربر یا دھات کا ٹکڑا جو سیڑھی پر جڑ دیتے ہیں ۔ (۷) نٹوں کی اونچی بیساکھی کا ڈنڈا جس پر پاؤں رکھتے ہیں ۔ (۸) (ریل گاڑی کے) پہیے کا وہ حصہ جو زمین یا پٹری سے متصل ہو ۔ (۹) جوتے کے تلے کا وہ حصہ جو زمین پر ٹکا ہوتا ہے ۔ (۱۰) بائیسکل کے پیڈلوں کے بیچ کا فاصلہ؛ پاندان ۔ (۱۱) خال جو انڈے کی زردی پر ہوتا ہے ۔ (۱۲) (بیطاری) گھوڑے کی ٹانگ پر کا زخم ۔

**Tread : (v) [OE. 'tredan'.]** (۱) چلنا؛ قدم رکھنا؛ رکھا جانا (قدم کا) ۔ (۲) چلنا (زمین وغیرہ پر)؛ پیروں سے کچلنا (کسی چیز کو) ۔ (۳) کسی خاص طریقے سے چلنا یا قدم اٹھانا ۔ (٤) (مرغی کا) جفتی کھانا؛ (پرندوں کا) جفتی کھانا ۔ (۵) (مجازاً) کچل دینا؛ ظلم وستم کرنا؛ بے رحمی سے پیش آنا ۔ (٦) پیروں سے (غلے کو) گاہنا؛ بیلوں سے گاہنا؛ پیروں سے کچل کر انگور سے عرق نکالنا ۔ (۷) (باغبانی) پیروں سے زمین کو ہموار کرنا ۔ (۸) پیروں سے مار کر آگ بجھانا ۔

**To tread a measure :** (ناچ میں) گَت پر قدم اٹھانا ۔

**To tread down :** کچلنا؛ روند ڈالنا؛ برباد کرنا ۔

**To tread grapes :** انگوروں کو پیروں سے کچل کر رس نکالنا ۔

**To tread in :** پاؤں سے گاڑ دینا (کسی چیز کو زمین میں)۔

**To tread in person's foot-steps :** (کسی شخص کی) تقلید کرنا؛ نقشِ قدم پر چلنا ۔

**To tread lightly :** (مجازاً) پھونک پھونک کر قدم رکھنا؛ بہت احتیاط سے کام لینا ۔

To tread on air : مستی سے چلنا؛ خوشی سے پھولے نہ سمانا ۔

To tread one's shoe awry : عفت سے دور ہونا ۔

To tread on or as on eggs : ایسا موقع آن پڑنا جس میں نہایت احتیاط کی ضرورت ہو ۔

To tread on person's corns or toes : (مجازاً) ایسی بات کرنا جس پر (کسی شخص کو) غصہ آئے؛ (کسی شخص کو) خفا کردینا؛ دل آزاری کرنا ۔

To tread on the heels of : (۱) کسی کے پیچھے پیچھے پہنچنا ۔(۲) (مجازاً ) ایک واقعے کے بعد دوسرے کا ہونا ۔

To tread on the neck of person : (۱) کسی کی گردن کو پیروں تلے کچلنا۔(۲) (مجازاً) مغلوب کردینا ۔

To tread out : (۱) پیر سے بجھا دینا (آگ) ۔ (۲) (مجازاً) فرو کر دینا (بغاوت) ۔(۳) کچل کر نکالنا (شراب وغیرہ)۔

To tread the deck : جہاز پر ہونا؛ جہازراں ہونا ۔

To tread the ground : چلنا؛ گامزن ہونا ۔

To tread this earth/-shoe -leather : زندہ رہنا؛ رہنا ۔

To tread the stage/-boards : ایکٹ کرنا؛ اسٹیج پر آنا ۔

To tread under foot, to pieces etc. : (مجازاً) برباد کردینا؛ حقارت سے پیش آنا ۔

To tread water : (تیرنے میں) گہرے پانی میں سیدھا کھڑا رہنا ۔

Tread mill : (n) [Tread + Mill.] (۱) پاؤں چکی جس میں متحرک سیڑھیاں ہوتی ہیں اور وہ ان پر قدم رکھنے سے چلتی ہے؛ جیل خانوں میں قیدیوں سے چلوائی جاتی ہے ۔(۲) (مجازاً) بندھا ٹکا کام جس سے طبیعت اکتا جائے؛ چکی ۔

Tread - wheel : (n) [f. Tread + wheel.] پاؤں چکی یا اسی قسم کا کوئی آلہ ۔

Treadle : (n) پائدان؛ پاؤں سے چلنے والا بیرم (خراد ، سلائی کی مشین؛ بائیسکل، آرگن باجے وغیرہ کا)۔

Treadle : (v) پائدان پر پاؤں رکھ کر چلانا؛ پاؤں سے چلانا ۔

Treadle machine/-press : (n) پاؤں سے چلنے والی چھاپے کی مشین؛ ٹریڈل مشین ۔

Treason : (n) [AFr. 'tresun, treysoun'.] (۱) بغاوت بہ خلاف فرمانروا، حکومت؛ فرمانروا یا جماعت کی اطاعت سے انحراف (مثلاً فرمانروا کا) قتل یا قتل کی سازش، اس سے لڑائی چھیڑنا، اس کے دشمنوں سے سازباز رکھنا؛ ملکہ یا ولی عہد کو قتل کردینا؛ ملکہ یا سب سے بڑی ناکتخدا شہزادی یا ولی عہد کی بیوی کی آبروریزی کرنا، چانسلر، خازن یا جسٹس (یعنی جج) کا قتل؛ نابالغ بادشاہ کی شادی میں اعانت کرنا (بغیر ولی یا پارلیمنٹ کی تحریری منظوری کے) ۔ (۲) غداری ؛ بدعہدی ؛ نمک حرامی ؛ بےوفائی ۔

Constructive treason : فعل بمنزلہ بغاوت؛ جو بغاوت کی حیثیت سے نہ کیا گیا ہو مگر قانوناً بغاوت میں داخل ہو ۔

Misprision of treason : اخفائے بغاوت؛ اخفائے سازش باغیانہ۔

Treason-felony : (n) جرم بغاوت؛ بادشاہ کو تخت سے اتارنے یا اس سے جنگ کرنے کی کوشش بہ غرض تبدیلیء نظام؛ پارلیمنٹ کو دھمکانا یا کسی غیر ملک سے اپنے ملک پر حملہ کرانے کی تحریک کرانا ۔

Treasonable : (a) بغاوت کی نوعیت کا؛ باغیانہ؛ بغاوت کی خصوصیت کا حامل یا اس سے متعلق؛ دھوکے باز؛ دغاباز ۔

Treasonableness : (n) باغی یا باغیانہ ہونا ۔

Treasonably : (adv.) غداری سے؛ باغیانہ طور پر ۔

Treasonous : (a) باغیانہ؛ غدارانہ؛ بغاوت سے مملو ۔

Treasure : (n) [OFr. 'tresor'.] (۱) زرو جواہر؛ مال ودولت کا ذخیرہ؛ خزانہ؛ گنج ۔(۲) بیش بہا خزانہ (جو کوئی چیز ندرت صفت یا کسی بڑے آدمی یا واقعے کی نسبت کی وجہ سے قابل قدر سمجھی جاتی ہو) ۔ (۳) (بول چال) پیارا؛ محبوب شخص؛ خصوصاً بچہ ۔(٤) بڑا قابل یا کام کا آدمی مثلاً نوکر؛ لاکھ روپے کا آدمی ۔

Art treasures : آرٹ کے خزانے؛ آرٹ کے نادر بیش بہا نمونے۔

**Buried treasure :** دفینہ ۔

**Hidden treasure :** دفینہ ۔

**My treasure :** میرے پیارے؛ میری پیاری ۔

**The girl is a perfect treasure :** لڑکی (قدرت کی طرف سے عطا کیا ہوا) ایك مکمل خزانہ ہے ۔

**Was absorbed in his latest treasure :** اپنی نئی دولت (تصویر یا کتاب) میں محو تھا ۔

**Treasure : (v) [f. prec.]** (۱) قابل قدر سمجھ کر حفاظت سے رکھنا؛ خزانے کی طرح رکھنا ۔ (۲) قدر کرنا؛ عزیز رکھنا ۔ (۳) حافظے میں محفوظ رکھنا؛ یاد رکھنا ۔

**Treasure-house : (n)** خزانہ خصوصاً نادر چیزوں کا جیسے ادب کا ۔

**Treasure-trove : (n)** (۱) (برطانوی قانون) برآمد شدہ دفینہ جو زمین سے برآمد ہو اور جس کے مالك کا پتا نہ ہو ۔ (۲) گنج باد آورد ۔

**Treasurer : (n) [ME. 'treso(u)rer'.]** (۱) خازن؛ وہ شخص جس کی تحویل میں کسی انجمن، کلب، کمپنی وغیرہ کا سرمایہ ہو ۔ (۲) خزانچی؛ تحویل دار؛ حاکمِ خزانہ؛ افسرِ خزانہ ۔ (۳) (مجازاً) شخص یا کوئی ادارہ جس کی ذمہ داری میں کوئی قیمتی یا گراں قدر شے رکھی گئی ہو ۔

**Treasureship : (n)** خازن؛ خزانچی یا حاکم خزانہ کا عہدہ یا عہدِ کارکردگی ۔

**Treasuress : (n)** (اب شاذ) خاتون خازن یا خزانچی ۔

**Treasury : (n)[OFr. 'tresorie'.]** (۱) خزانہ ۔ (۲) محکمہء خزانہ ۔ (۳) (تاریخ) خزانہء ریاست؛ کمرا یا عمارت جہاں قیمتی اشیاء محفوظ رہتی ہیں ۔ (٤) مخزنِ معلومات (کتاب یا شخص)؛ گنجینہء علوم ۔

**Treasury-balance : (n)** بچت؛ فاضلات (رقم) ۔

**Treasury-bench : (n)** صف وزرا؛ برطانیہ اور دوسرے ملکوں کے دارالعوام میں صدر کے داہنے ہاتھ کی پہلی بنچ جس پر وزیر اعظم اور دوسرے وزرا بیٹھتے ہیں ۔

**Treasury-bill : (n)** سرکاری ہنڈی جو خزانے کی طرف سے عارضی ضرورت (تین یا چھ ماہ کے لئے) پوری کرنے کے لئے جاری کی جاتی ہے ۔

**Treasury -board : (n) [Lords (Commissioners) of theTreasury.]** مجلس خزانہ؛ حکام خزانہ جو برطانیہ کے خزانے کے نگراں ہیں جن میں First Lord of the Treasury یعنی وزیر اعظم، اعلیٰ افسر مالیات اور تین حکام خزانہ شامل ہیں ۔

**Treasury bond : (n)** محکمہء خزانے کا بونڈ ۔

**Treasury department : (n)** ریاستہائے متحدہ امریکا کا شعبہء مالیات جو محکمہء خزانہ کے سکریٹری کے ماتحت ہوتا ہے ۔

**Treasury minute : (n)** محکمہء خزانہ کے ما تحت کسی شعبے کا انتظامی اصول یا قانون ۔

**Treasury-note : (n)** خزانے کے نوٹ جو سرکاری مطالبے کی ادائی میں کام آتے ہیں ۔

**Treasury officer : (n)** افسرِ خزانہ ۔

**Treasury-warrant : (n)** محکمہء خزانہ کا حکم ادائی ۔

**Treat : (n)** (۱) لطف کی چیز؛ نعمت؛ مسرت؛ لذت یا تسکین ۔ (۲) دعوت (کھانے یا تفریحی جلسے وغیرہ کی) ۔

**Treat : (v) [OFr. 'tretier, traitier'.]** (۱) پیش آنا؛ برتاؤ کرنا؛ سلوک کرنا ۔ (۲) (بات کو) کسی خاص رنگ میں لینا ۔ (۳) علاج کرنا؛ تدبیر کرنا ۔ (٤) کوئی عمل کرنا ؛ کوئی کیمیاوی جز ملانا یا داخل کرنا ۔ (۵) (کسی خیال یا مضمون کو) ادا کرنا (ادب یا آرٹ میں) ۔ (٦) ضیافت کرنا؛ کھانا کھلانا؛ تماشا دکھانا ۔ (۷) (کاؤنسل وغیرہ کے امیدوار کا) رائے دہندوں کی دعوت یا خاطر تواضع کر کے ان کی رائے پر اثر ڈالنا ۔ (۸) گفت و شنید کرنا (صلح وغیرہ کی) ۔

**Treatable : (a)** (۱) سلوک کے قابل ۔ (۲) نرم ؛ مطیع ؛ قابل معالجہ ۔ (۳) دلپذیر؛ صلح آمیز؛ مطبوع؛ دلپسند؛ معتدل؛ مناسب ۔ (٤) (لحن و صدا) فصیح ؛ منفرد ۔ (۵) عمل میں لائے جانے کے لائق ۔

**Treatably : (adv.)** (۱) سلوک کے ساتھ ۔ (۲) صلح کے ساتھ ۔ (۲) مناسب طور پر؛ دلپسند طریقے سے ۔

Treater : (n) [In sense, OFr. traiteor; in other senses, f. Treat V.] (۱) گفت وشنید کرنے والا ؛ میانچی ۔ (۲) برتاؤ کرنے والا ۔ (۳) ادا کرنے والا ۔ (٤) پذیرائی یا مہمانداری کرنے والا ؛ ضیافت کرنے والا ۔

Treatise : (n) [AFr. 'tretiz'.] مقالہ؛ رسالہ (جو کسی موضوع پر لکھا جائے) ۔

Treatment : (n) (۱) برتاؤ ؛ سلوك ؛ طرز؛ عمل ۔ (۲) علاج ؛ تدبیر ۔ (۳) عمل : کسی کیمیاوی جز کا ملانا یا داخل کرنا ۔ (٤) ادب یا آرٹ میں کسی موضوع کو پیش کرنے کا طریقہ یا عمل؛ ادبی یا فنی عمل خصوصاً اسلوب کے لحاظ سے ۔

Treaty : (n) [OFr. 'trait(i)e'.] (۱) عہدنامہ (جو قوموں کے مابین باضابطہ کیا جائے) ؛ صلح نامہ ۔ (۲) قرارداد؛ معاہدہ (اشخاص کے ما بین) ۔

Be in treaty : خرید و فروخت کی بات ہونا؛ گفت و شنید ہونا۔

Treaty coast/-shore : (n) وہ ساحل جس پر کسی دوسری قوم کا معاہدے کی رو سے حق ہو ۔

Treaty-port : (n) وہ بندرگاہ جو غیر ملکیوں کی تجارت کے لئے حسب معاہدہ کھلی رکھنی پڑتی ہے ۔

Treble : (n) [OFr.] (۱) سہ چند ۔ (۲) سہ گونا رکاوٹ؛ تین متواتر احاطوں کی رکاوٹ ۔ (۳) بچے کی آواز؛ دیکھو Soprano ۔ (٤) (کاغذ سازی) تازہ چھپے ہوئے کاغذ کو خشك کرنے کا فریم ۔ (٥) ایك قسم کا رقص؛ نیز اس کا وزن یا موسیقی ۔ (٦) تاش، برج (کھیل) کی ایك اصطلاح جس میں ایك طرف پانچ کی بازی ہوتی ہے اور دوسری طرف صفر ۔ (۷) تیز آواز یا لَے ۔ (۸) کسی آلہء موسیقی کا تار جس سے تیز آواز پیدا ہوتی ہو ۔

Treble : (a) [OFr.] (۱) سہ گونا؛ تگنا ۔ (۲) سہ گونا خصوصیت یا استعمال کا؛ تین حالتوں یا طریقوں میں واقع یا موجود ہونے والا ؛ تین قسموں کا ۔ (۳) (موسیقی) کسی متوازن ترتیب موسیقی کے بلند ترین مقام کا، اس کے متعلق یا اس سے موافق ۔ (٤) بلند آہنگ؛ باریك اور تیز آواز ۔

Treble : (adv.) (۱) سہ چند؛ تین درجوں یا قطاروں میں ۔ (۲) تیز آواز میں۔

Treble : (v) [f. prec.] (۱) تین سے ضرب دینا؛ تگنا کرنا ؛ سہ چند کرنا ۔ (۲) تگنا ہو جانا؛ سہ چند ہو جانا۔

Treble bell : (n) گھنٹی ۔

Treble clef : (n) ایك علامت جس سے امتداد نوا معلوم ہو ۔

Treble voice : (n) (۱) دیکھو Soprano ۔ (۲) بچے کی سی آواز ۔

Trebly : (adv.) تہرا تہرا؛ سہ گانہ ۔

Trebuchet : (n) [a. OFr. 'trebuchet', also 'trebuket'.] آلہء سنگ جس سے پتھر پھینکے جاتے تھے؛ سنگ انداز؛ منجنیق ۔ (۲) ایك طرح کا کانٹا ہلکی چیزوں کو تولنے کے لئے ۔ (۳) کھٹکے دار پنجرا (چھوٹی چیزوں کو پکڑنے کے لئے) ۔

Trecentist : (n) [It. pl. -isti.] چودھویں صدی کا اطالوی مصنف یا فن کار ۔

Trecento : (n) [It.] اطالوی آرٹ اور ادب کی چودھویں صدی ۔

Treddle : (n) [OE. 'tyrdel'. dim of 'tord'.] بھیڑی یا بکری کی مینگنی کی گولی ۔

Treddle : دیکھو Treadle

Tredrille/Tredille : (n) [f. 'Quadrille'.] تاش کا ایك کھیل جس میں تین افراد شریك ہوتے ہیں اور عموماً یہ تیس پتوں سے کھیلا جاتا ہے ۔

Tree : (n) [OE. 'treow'.] (۱) پیڑ؛ درخت؛ شجر ۔ (۲) لکڑی کا ڈھانچا یا چوکھٹا مختلف کاموں کے لئے ۔ (۳) (قدیم) پھانسی؛ سولی؛ صلیب (خصوصاً جس پر حضرت عیسیٰ علیہ السلام مصلوب ہوئے)۔ (٤) دیکھو Christmas tree ۔ (٥) (ریاضیات) شجرہ؛ نقشہ منشعب؛ نقشہ جس میں شاخ در شاخ ہوں ۔ (٦) شجرہء نسب (family or geneological tree) ۔ (۷) نیزہ؛ برچھی ۔ (۸) کوئی چیز جو درخت سے مشابہ ہو ۔ (۹) کوئی قدرتی یا مصنوعی شکل جو شاخ دار ہیئت کی حامل ہو ۔

At the top of the tree : چوٹی پر؛ انتہائی عروج پر (اپنے پیشے یا فن میں) ۔

To bark up the wrong tree : اپنے مقصود (پیشے یا فن) میں غلطی کرنا ۔

Tree of the knowledge of good and evil : شجرممنوعہ؛ شجر علم (نیك و بد) (انجیل مقدّس سوم پیدائش) ۔

Tree of liberty : شجر حریت؛ جسے آزادی کے نشان کے طور پر منظر عام پر نصب کرتے ہیں ۔

Tree of life : شجر حیات (پیدائش باب ۲ آیت ۹) ۔

Up a tree : (مجازاً) زچ؛ ضیق میں ۔

Tree : (v) [f. prec.] (۱) درخت ہونا ۔ (۲) (جانور یا انسان کو) گھیر کر درخت پر چڑھانا؛ درخت پر پناہ لینے پر مجبور کرنا ۔ (۳) جوتے کو قالب پر چڑھا کر ڈھیلا کرنا ۔ (٤) (مجازاً) مشکل پیدا کرنا؛ دشواری میں ڈالنا ۔ (۵) درخت پر چڑھنا؛ درخت پر پناہ لینا (شکاری یا حملہ آور کے ڈر سے) ۔

Tree - agate: (n) عقیق شجری؛ سنگ شجری ۔

Tree-bear : (n) دیکھو Racoon

Tree-bug : (n) ایک قسم کا کیڑا جو درختوں اور جھاڑیوں کے رس پر زندہ رہتا ہے ۔

Tree-calf : (n) چمڑے کی جلدجس پر درختوں کے نقوش ہوں؛ شجر چرمی جلد ۔

Tree cat : (n) ایک قسم کا جانور ۔

Tree-clover : (n) دیکھو Melilotus alba؛ ایک قسم کا پودا جس میں گلابی پھول ہوتے ہیں ۔

Tree-coffin : (n) ماقبل تاریخی کفن جو درخت کے کھوکھلے تنے سے تیار کیا جاتا تھا ۔

Tree-cotton : (n) ایک قسم کا پودا جو خاص طور پر زینت و آرائش کے لئے لگایا جاتا ہے ۔

Tree-crab : (n) زمینی کیکڑے کی ایک نوع ۔

Tree-creeper : (n) ایک قسم کا چھوٹا پرند ۔

Tree-cricket : (n) ایک قسم کا جھینگر ۔

Tree-crow : (n) مشرقی کوے کی ایک نوع ۔

Tree-dove : (n) ہندوستان، آسٹریلیا اور دوسرے ممالک کی شجری فاختاؤں کی مختلف اقسام میں سے کوئی ایک ۔

Tree-duck : (n) لمبی گردنوں والی شجری بطوں میں سے کوئی ایک قسم جو گرم ملکوں میں پائی جاتی ہیں ۔

Tree-fern : (n) اونچی قسم کا فرن ۔

Tree-frog : (n) ایک قسم کا جل بھومیا (پانی اور خشکی میں رہنے والا) جانور جو مینڈک سے مشابہ ہوتا ہے اور درخت پر چڑھ سکتا ہے ۔

Tree-goose : (n) شمالی ہنس ۔

Tree-hopper : (n) ایک قسم کا کیڑا جو عموماً شاخوں اور ٹہنیوں کا رس چوس کر زندہ رہتا ہے ۔

Tree-line : (n) پہاڑوں یا بلند عرض البلد پر شجری نشوو نما کی حد ۔

Tree-lizard : (n) ایک قسم کی چھپکلی ۔

Tree-lobster : (n) شجری کیکڑا ۔

Tree-louse : (n) شجری جوں ۔

Tree-marble/-marbling : (n) (جلد سازی) شجرنما نقش ونگار بنانا ۔

Tree-moss : (n) کائی نما پودا جو درختوں پر اگتا ہے ؛ خصوصاً بعض کائی نما نبات کے لئے مستعمل ۔

Tree-mouse : (n) شجری چوہے کی کوئی نوع ۔

Tree-nymph : (n) پری جو درخت پر رہنے والی سمجھی جاتی ہے ۔

Tree-oyster : (n) ایک قسم کا صدفہ جو چمرنگ کی جڑوں میں رہتا ہے ۔

Tree-pie : (n) ایک قسم کا پرندہ جو ہندوستان میں پایا جاتا ہے ۔

Tree-pigeon : (n) ایشیا، افریقہ اور آسٹریلیا میں پائے جانے والے شجری کبوتروں کی قسموں میں سے کوئی ایک ۔

Tree-planting : (a) شجر کاری ۔

Tree-porcupine : (n) امریکا اور ویسٹ انڈیز میں پایا جانے والا خار پشت جو درختوں پر رہتا ہے اور جس کی دم میں طاقتِ گرفت ہوتی ہے ۔

Tree-rat : (n) ایک شجری چوہا ۔

Tree-sparrow : (n) گوریا کی ایک قسم جو یورپ اور ایشیا میں پائی جاتی ھے ۔

Tree-tiger : (n) پلنگ؛ تیندوا ۔

Tree-toad : (n) ایک قسم کا مینڈک جس میں شجری عادات ھوتی ھوں اور جو امریکا کے گرم علاقوں میں پایا جاتا ھے؛ شجری غوک ۔

Tree-top/Tree top : (n) درخت کی پھننگ؛ درخت کی چوٹی؛ درخت کی بلندی۔

Tree-warbler : (n) ایک قسم کا پرندہ ۔

Tree-wool : (n) اونی قسم کا مادہ جو درخت سے خارج ھوتا ھے۔

Treeless : (a) درختوں سے خالی ۔

Treelessness : (n) درختوں سے خالی ھونے کی حالت ۔

Treen : (a) [OE. 'treowen'.] (قدیم) شجری؛ درخت کا ۔

Treenail/Trenail : (n) [Tree, + Nail.] سخت لکڑی کی بنی ھوئی مخروطی کھونٹی جو جہاز سازی میں استعمال ھوتی ھے ۔

Trefa/Trifa : (n) [Heb.] (دین یہود) گوشت جو مناسب طور پر ذبح کئے ھوئے (جانور) کا نہ ھو وہ یہودیوں کےلئے ممنوع ھے ۔

Trefle : (n) [Fr. 'trefle'.] (۱) (فوج) لوھے کی تین خانوں والی نلکی؛ بحری سرنگ ۔ (۲) (فوج) دیکھو Trefoil ۔

Trefle/Treflee : (a) [Fr. 'Trefle', Trefoil.] (نقابت) سہ گوشہ نقش و نگار سے آراستہ۔

Trefoil : (n) [L. 'trifolium'.] (۱) تپتیا پودا جس میں پھلیاں لگتی ھیں ۔ (۲) کئی اور پودوں کےنام جن کی پتیاں سہ گوشہ ھوتی ھیں ۔ (۳) تپتیا کام؛ سہ گو شہ نقش و نگار (کٹاؤ وغیرہ کے کام میں)۔

Treefoil : (a) (۱) تپتیا؛ سہ برگہ؛ گشنیزی ۔ (۲) سہ گوشہ وضع سے آراستہ ۔

Treefoiled : (a) سہ گوشہ وضع کابنا ھوا؛ سہ برگہ ۔

Tregetour : (n) [OFr. 'tre(s) - geteo(u)r'.] جادوگر، ساحر؛ شعبدہ باز؛ فریب کار؛ دھوکے باز ۔

Trehala/Tricala : (n) [Turk. 'tiqalah'.] تیغال؛ شیر درخت کی قسم کی چیزجو ترکی اورایران میں ایک کیڑے کے فضلے سےکوے کی شکل میں بنتی ھے ۔

Trehalose : (n) (کیمیا) سفید بلوری شکر ۔

Treillage : (n) [f. 'treille' + - age.] (۱) جالی کا کام؛ دربست جس پر انگور کی بیل یا آرائشی پودے چڑھائے جاتے ھیں ۔ (۲) کمرے کی جالی ۔

Trek : (n) [Cape Du.] (۱) بیل گاڑی کا سفر ۔ (۲) نقل مکان؛ نقل وطن؛ ایسے سفر کی ہر منزل ۔

Trek : (v) [Du. 'trekken'.] (۱) (جنوبی افریقہ) بیل گاڑی میں سفر کرنا ۔ (۲) (بیل کا) گاڑی کھینچنا؛ بوجھ گھسیٹنا ۔ (۳) نقل وطن کرنا؛ نقل مکان کرنا ۔ (٤) (عامیانہ) بوریا باندھنا؛ اٹھانا؛ چل دینا ۔

Trekker : (n) بیل گاڑی میں سفر کرنے والا؛ نقل وطن کرنے والا۔

Trekschuit/Treck- : (n) [Du.] مسافر اور سامان ڈھونے والی ایک کشتی جو ندی یا نہر میں چلتی ھے ۔

Trellis : (n) [OFr. 'treliz'.] (۱) جعفری؛ (لکڑی، لوھے یا تار کی) جالی ۔ (۲) جعفری یا جالی کا چھوٹا سا بنگلہ (جو باغ میں بنا ھو) ۔ (۳) دار بست جس سے بیلوں یا پھل داردرختوں کو سہارا ملتا ھے ۔

Trellis : (v) (۱) انگور (کی لت کو) جعفری یا ٹٹی پر چڑھانا ۔ (۲) داربست تیار کرنا؛ ٹٹی بنانا ۔

Trellis-work : (n) جالی کا کام؛ نیز کوئی ایسی شے جو اس سے مشابہ ھو۔

Trellised : (a) شبکہ دار؛ دار بست سے آراستہ ؛ مشبک ؛ ٹٹی لگی ھوئی؛ جعفری سے آراستہ ۔

Trematode : (n) [mod. L. 'Trematoda'.] (حیوانیات) ایک قسم کا جرثومہ جو مختلف حیوانات کے بدن میں پایا جاتا ھے؛ وشیمات ۔

Trematode : (a) Trematode کی نوع سے متعلق (جرثومہ جو مختلف جانوروں کے بدن میں پایا جاتا ھے اور جن کی شکل مخروطی یا چپٹی ھوتی ھے)۔

Trematoid : (n) وشیمات سے مشابہ جرثومہ ۔

Tremble : (n) (۱) لرزش ؛ لرزہ ؛ تھر تھراہٹ ؛ کپکپی؛ ارتعاش ۔ (۲) لرزنے کی بیماری خصوصاً مویشی کی۔

Tremella : (n) [mod. L.] (نباتیات) سماروغ کی ایک قسم جو زیادہ تر سڑی لکڑیوں پر ہوتی ہے اور اس کی بعض قسم زمین پر بھی ہوتی ہے ۔

Tremellose/Tremelloid : (a) (نباتیات) لرزاں ۔

Tremendous : (a) [f. L. 'tremendus'.] (۱) خوفناک ؛ ہولناک ؛ مہیب؛ نہایت شدید ۔ (۲) (بول چال) بڑا؛ بہت ۔

Tremendously : (adv.) (۱) خوفناک طور پر؛ خوفناک حد تک ۔ (۲) (بول چال) بہت؛ نہایت ۔

Tremendousness : (n) (۱) مہیب ہونا؛ خوفناک ۔ (۲) (بول چال) بہت بڑا ہونا ۔

Tremogram : (n) [Gr. 'Tremo, + - gram.] وہ آلہ جو عضلات کے غیر ارادی حرکات کو ریکارڈ کرے ۔

Tremograph : (n) آلے کے ذریعہ عضلات کی حرکات کا ریکارڈ ۔

Tremolando/Tremulando : (a) (موسیقی) لرزاں؛ لرزتا ہوا ۔

Tremolando/Tremulando : (adv.) (موسیقی) لرزتی ہوئی آواز میں ۔

Tremolant : (n) (۱) لرزانک ؛ صوت لرزاں ؛ لرزش دار ۔ (۲) لرزش؛ لرزشِ صدا؛ لرزشِ تحریر ۔

Tremolite : (n) [f. Tremola, in Switzerland where found+-ite.] ٹرمولائٹ ؛ Amphibole کی سفید یا بھوری (بعض اوقات شفاف) قسم جو ریشہ دار تودہ یا بلوری شکل میں پائی جاتی ہے ۔

Tremolo : (n) [It . L. 'tremulus'.] (۱) (موسیقی) لرزہ؛ لرزشِ آواز؛ بعض آلہء موسیقی یا گانے کے وقت انسانی آواز میں پیدا ہونے والی لرزش خصوصاً جب جذبے کی شدت کا اظہار ہو ۔ (۲) آلہء موسیقی کا کوئی ایسا پرزہ جس سے ایسا تاثر پیدا کیا جائے ۔

Tremor : (n) [OFr. 'tremor.'] (۱) لرزش؛ جنبش؛ رعشہ؛ لرزہ؛ احساساتی ہیجان؛ کسی جسمانی کمزوری، خوف یا دوسرے شدید جذبے سے پیدا ہونے والی جسمانی یا عضوی حرکت یا ارتعاش؛ (مجازاً) جذبے یا اشتعال سے پیدا ہونے والا عصبی اہتزاز ؛ نیز گھبراہٹ کی کیفیت ۔ (۲) لرزش؛ ارتعاش؛ لرزہ جو کسی خارجی تحریک سے پیدا ہو ۔ (۳) آواز میں لرزش یا ارتعاش؛ لرزاں آواز یا لے ۔

All of a tremble/On the tremble : (بول چال) لرزش خصوصاً کسی اشتعال یا اضطراب کی وجہ سے ۔

Tremble : (v) [Fr. 'Trembler f. tremere.'] (۱) کانپنا؛ لرزنا؛ رعشہ ہونا ۔ (۲) (مجازاً) خوف یا دہشت طاری ہونا؛ خوف سے لرزنا ۔ (۳) پتوں وغیرہ کا ہوا سے تھرتھرانا ۔ (٤) تھرانا؛ لرزانا؛ رعشہ پیدا کرنا ۔

Hear and tremble : سنو اور ڈرو ۔

His fate trembles in the balance : اس کے لئے بڑا نازک وقت ہے ۔

His life trembles in the balance : اس کی جان خطرے میں ہے ۔

I tremble for his safety : مجھے اس کی سلامتی کی طرف سے سخت اندیشہ ہے ۔

Trembling poplar : بید مجنوں ۔

Was all of a tremble : (بول چال) سر سے پاؤں تک کانپ رہا تھا ۔

Tremblement : (n) (شعر) لرزہ؛ تھرتھری؛ ارتعاش؛ کپکپی ۔

Trembler : (n) (۱) کانپنے والا وغیرہ خصوصاً خوف زدہ شخص ۔ (۲) (برقیات) مرتعش نَے جو خود بخود برقی حلقے کو توڑتی جوڑتی رہتی ہے ۔

Trembler bell : (n) برقی گھنٹی ۔

Trembling : (a) لرزاں؛ لرزہ کی خاصیت کا حامل؛ لرزہ؛ رعشہ؛ کپکپی ۔

Trembling bog : (n) دلدل جو ہر چاپ سے لرزاں ہو ۔

Trembling-grass : (n) گاہ لرزاں ۔

Trembling palsy : (n) فالج جس میں سر یا کنارے رعشہ میں ہوں ۔

Trembling-poplar : (n) بید مجنوں؛ سفیدا ۔

Tremblingly : (adv.) کانپتے ہوئے؛ ڈرتے ہوئے ۔

Trembly : (a) لرزاں ۔

Intention tremor : رعشہ قصدی؛ جو کسی عضومیں اس وقت پیدا ہوتا ہے جب اس سے کام لینے کا قصد کیا جائے ۔

Metallic tremor : رعشہ جو دھات کے کام کرنےوالوں کو ہو جاتا ہے ۔

Tremorless : (a) بے لرزہ؛ بے رعشہ ۔

Tremulant : (a) [L. 'tremulantem'.] لرزاں؛ لرزتا ہوا ۔

Tremulant : (n) (موسیقی) کسی آلہ٭ موسیقی کا پرزہ جس سے آواز میں لرزش پیدا ہو ۔

Tremulous : (a) [L. 'tremulus'.] (۱) (اشخاص ، ان کے اعضاء وغیرہ)لرزش یا ارتعاش زدہ یا اس میں مبتلا؛ بزدل؛ ڈرپوک، بچکچانےوالا؛ نیز ایسی تحریر جو کانپتے ہوئے ہاتھ کی ہو ۔ (۲) (اشیاء سے متعلق) تھرتھراہٹ یا ارتعاش کی خصوصیت کا حامل ؛ کسی تحریک کے زیر اثر لرزاں ہونے کے لئے تیار ۔

Tremulously : (adv.) (۱) کانپتے ہوئے ۔ (۲) ڈرتے ہوئے؛ ہچکچاتے ہوئے ۔

Tremulousness : (n) (۱) لرزاں ہونا ۔ (۲) کچ دلاپن ؛ بزدل پن ؛ ہچکچاہٹ ۔

Trenail : دیکھو Treenail

Trench : (n) [OFr. 'trenche'.] (۱) کھائی؛ گہری نالی ۔ (۲) (فوج) خند ق ۔ (۳) خندق کے مانند کوئی شے؛ چہرے پر کوئی نشان یا گہری جھری ۔ (٤) (نباتیات و حیوانیات) شگاف؛ دڑاڑ؛ جوف؛ گڑھا۔

To mount, relieve the trenches : خندق میں پہرادینا؛ ان لوگوں کو چھٹی دینا جو وہاں کام پر تھے ۔

To open the trenches : خندق کی کھدائی شروع کرنا۔

To open trenches : محاصرے والے مقام تك پہنچنے کےلئے کھدائی کرنا ۔

Trench : (v) [OFr. 'trenchier'.] (۱) خندق کھودنا؛ گہری نالی کھودنا؛ شہر یا فوج کے گرد خندق کھودنا ۔ (۲) چھوٹے چھوٹے گڑھے پاس کھود کر مٹی کو الٹ پلٹ کرنا؛ (کھیت وغیرہ کی) کھدائی کرنا ۔ (۳) (لکڑی میں) نالیاں بنانا؛ خیارے بنانا یا کاٹنا ۔ (٤) خندق کھودتے ہوئے آگے بڑھنا ۔ (٥) مداخلت کرنا (حقوق میں) ؛ خلل انداز ہونا (خلوت ، اوقات وغیرہ میں) ۔ (٦) (الحاد، بیہودگی وغیرہ کی) حد تك پہنچنا۔

To trench on/-upon : کسی دوسرے کے علاقے میں مداخلت کرنا ۔

Trench-cavalier : (n) (فوج) محاصرہ کرنے والوں کے لئے بنایا جانے والا دھس یا مورچہ ۔

Trench-coat : (n) سپاہیوں کی برساتی؛ باران کوٹ ۔

Trench-feet : (n) خندقی پا؛ پاؤں کی کھال کا پانی میں کھڑے رہنے کی وجہ سے گل جانا ۔

Trench-fever : (n) خندقی بخار ۔

Trench-kiln : (n) خندقی بھٹا ۔

Trench-motar : (n) خندق توپ؛ ہلکی توپ جو تھوڑے فاصلے پرشدت سےگولہ باری کرتی ہے؛ خندقی توپ ۔

Trench-plough/-plow : (v) جوتنا اس طرح کی نچلی زمین سطح پر آجائے ۔

Trench-plough : (n) ایك قسم کا ہل ۔

Trenchancy : (n) زور؛ سختی؛ حدت؛ تیزی ؛ تلخی ۔

Trenchant : (a) [OFr.] (۱) تیز؛ براں (قدیم و شاعرانہ) ۔ (۲) پُر زور؛ گرم؛ سخت (اسلوب بیان، تنقید، پالیسی وغیرہ)۔

Trenchantly : (adv.) پرزور طریقے سے؛ گرم طریقے سے؛ سختی سے۔

Trenchantness : (n) پرزور طریقے سے ہونا؛ سختی ۔

Trencher : (n) [AFr. 'trenchour'.] (۱) کٹھوتی؛ لکڑی کی بڑی رکابی جس میں نان پاؤ رکھ کر کاٹتے ہیں ۔ (۲) (قدیم) دستر خوان کے طشت، سامان خورد و نوش ۔ (۳) لکڑی کا چپٹا ٹکڑا (چوکور یا مدور) جس پر گوشت رکھ کر میز پر لگاتے ہیں یا کاٹتے ہیں۔

Great, small, poor & C.trenchermen : خوش خوراك ؛ پُرخور ؛ کم خوراك ۔

To lick the trencher : کاسہ لیسی کرنا : خوشامد کرنا۔

Trencher : (n) Trench کا اسم فاعل ؛ خندق کھودنے والا ؛ زمین کاٹنے یا کھودنے والا۔

Trencher cap : (n) چوکور ٹوپی جو کالجوں میں پہنتے ہیں۔

Trencher companions : (n) طفیلی رفیق یا دوست۔

Trencher - fed : (a) (شکاری کتے) جو ایک ساتھ نہیں رکھے جاتےبلکہ مختلف شکاری انہیں الگ الگ پالتے ہیں۔

Trencher-man : (n) کھانے والا؛ خورد و نوش کرنے والا ؛ طفیلی؛ مفت خور، چاپلوس؛ متملق۔

Trencher-valiant : (n) دسترخوان کا بہادر۔

Trenchmore : (n) [Origin obsc.] برطانیہ کا ایک قدیم دیہاتی دلچسپ رقص۔

Trenchmore : (v) برطانیہ کا قدیم دیہاتی رقص پیش کرنا۔

Trend : (n) (۱) (بحری) لنگر کی انتہا جہاں سے یہ موٹا ہونا شروع ہوتا ہے؛ لنگر کی سمت اور جہاز کے پیندے کے درمیان کا زاویہ۔(۲) روش ؛ جہت ؛ طرف ؛ تمایل ؛ انحراف؛ میلان ؛ رخ۔

Trend : (v) [OE. 'trendan'.] (۱) کوئی خاص رخ ہونا؛ کسی خاص سمت میں مڑنا - (۲) (مجازاً) مائل ہونا؛ میلان ہونا؛ رجحان ہونا؛ اپنی راہ اختیار کرنا ۔ (۳) اون اور اس قسم کی چیزوں کو لپیٹنا۔

Trendle : (n) [OE. 'trendel'.] (۱) پہیا (قدیم)۔(۲) اون کابنڈل۔

Trental : (n) [L. 'trentale'.] (کیتھولک) روزانہ تیس دعاؤں کا سلسلہ (جو مردے کی مغفرت کے لئے پڑھی جائیں)۔

Trente et quarante : (n) [Fr.] تاش کا ایک کھیل جس میں میز پر سرخ اور سیاہ نشان بنے ہوتے ہیں جن پر داؤں کی رقم رکھی جاتی ہے۔

Trentine : (a) [f. Trent, a city of the Tyrol + - ine.] شہر ٹرنٹ سےمتعلق (جو اٹلی میں واقع ہے)؛ اس کیتھولک جلسے کے متعلق (جو اس شہر میں منعقد ہوا تھا)۔

Trenton : (a) [f. Trenton, New Jersey.] ٹرنٹن کا یا اس سے متعلق (جو نیو جرسی کا دارالسلطنت ہے)؛ اس شہر میں رائج طرز سے متعلق۔

Trenton : (n) [f. Trenton Falls, New York] (ارضیات) چٹانوں کے سلسلوں کا ایک حصہ۔

Trepan : (n) [Fr. 'trepan'] (۱) ترپاق؛ استوانی شکل کاجراحی منشار (چھوٹا آرہ) جس سے کھوپڑی کی ہڈی کاٹ کر سوراخ کرتے ہیں - (۲) برما مشین (جس سے کان میں کھڑی سرنگ کھودی جاتی ہے)۔

Trepan/Trapan : (n) [Origin trapan. prob. formed from Trap. n] (۱) (قدیم) حیلہ گر؛ فریب کار؛ دھوکا باز ۔ (۲) دام ؛ حیلہ؛ مکر؛ فریب۔

Trepan : (n) [fr.Trepaner] ترپان سے کھوپڑی میں سوراخ کرنا؛ کاٹ ڈالنا (جیسے کھوپڑی کی ہڈی)۔

Trepang : (n) [Malay 'tripang'.] دیکھو Teatfish

Trepanner : (n) [f. Trepan] دھوکے باز؛ مکار؛ ٹھگ۔

Trephination : (n) ترفین سے عمل جراحی۔

Trephine : (n) [Origin 'trafine'.] (۱) ترفین؛ ترپان کی ترقی یافتہ شکل۔(۲) کھوپڑی میں سوراخ کرنا کا آلہء جراحی۔

Trephine : (v) ترفین سے کھوپڑی یا دیدے پر عمل جراحی کرنا۔

Trepid : (a) [L. 'trepidus'.] (شاذ) لرزاں؛ ترساں؛ ترسناک؛ مرتعش۔

Trepidate : (v) (شاذ) رعشہ بر اندام ہونا؛ مرتعش ہونا؛ کپکپانا۔

Trepidation : (n) [L. 'trepidare'.] (۱) خوف ؛ گھبراہٹ ؛ بے چینی ۔ (۲) رعشہ جو فالج وغیرہ کی وجہ سے ہو جاتا ہے ۔(۳) (تاریخ ہیئت) سیر شمس کا اہتزاز جو پہلے اعتدال شب و روز کا سبب سمجھا جاتا تھا۔

Trepididity : (n) گھبراہٹ؛ بے چینی؛ خوف۔

Tresaiel/Tresayle : (n) [f. tri-tri - + aieul.] پردادا؛ جد اعلی ؛ پدر پشت چہارم (باپ کا دادا)۔

Trespass : (n) [OFr. 'trespasser'.] (۱) خلاف ورزی؛ قصور؛ خطا؛ عہد شکنی؛ خلاف ۔ (۲) (قانون) خلاف ورزی قانون؛ خلاف قانون فعل یا ترک فعل ۔ (۳) (قانون) مداخلت بیجا یا مجرمانہ ۔ (٤) نیز (action of t.) مداخلت بیجا کی بنا پر ہو جانے کا دعویٰ ۔

Trespass : (v) [OFr. 'trespasser'.] (۱) تجاوز کرنا؛ خلاف ورزی کرنا؛ عہد شکنی کرنا؛ جسارت کرنا ؛ مداخلت بیجا کرنا؛ مخل ہونا ۔ (۲) (مجازاً) (تکلف کی گفتگو میں) زحمت دینا؛ بار ڈالنا؛ بیجا فائدہ اٹھانا ۔ (۳) (اب صرف ادبی زبان کے لئے مخصوص) خلاف ورزی کرنا (قانون یا اصول کی)؛ پامال کرنا (حقوق کا)؛ قصور کرنا (کسی شخص کا) ۔

To trespass one's time : کسی کے وقت یا توجہ میں بے جا مداخلت کرنا ۔

Trespass-offering : (n) قربانی جو شریعت موسوی سے انحراف کرنے والا کفارے کے طورپر کرے؛ قربانیٔ کفارہ ۔

Trespass on one's preserves : کسی کے مخصوص میدان یا دائرہٴ عمل میں مداخلت کرنا ۔

Trespasser : (n) (۱) مداخلت بیجا کرنے والا ۔ (۲) خطا کار؛ قصور وار؛ عہد شکن ؛ متجاوز ۔

Tress : (n) [Fr. 'tresse'.] (۱) طرّہ؛ گیسو؛ چین وشکن گیسو؛ سر کے بالوں کی لٹ؛ زلف؛ کاکل ۔ (۲) (جمع) سر کے بال (خصوصاً عورتوں یا لڑکیوں کے) ۔ (۳) (مجازاً) نازک پتیوں یا درخت کے سوت یا ڈاڑھی یا سورج کی کرنوں کے لئے مستعمل ۔

Tress : (v) [f. prec.] زلفیں بنانا ۔

- tress : ایک لاحقہ جو فاعل جنس مؤنث کی دلیل ہو جیسے Actress وغیرہ ۔

Tressed : (a) [Tress + ed.] بالوں کا؛ زلفوں کا ۔

Tressful : (a) زلفوں سے آراستہ ۔

Tressure : (n) [OFr. 'tressure'.] (۱) (متروک) سر بند؛ کلاہ زنانہ ۔ (۲) (نقابت) نجابت کا ایک مارکہ ۔ (۳) (سکہ سازی) چاندی یا سونے کے قدیم سکّوں کا حاشیہ ۔

Tressy : (a) زلفوں کے مشابہ یا ان سے آراستہ ۔

Trestle : (n) [OFr. 'trestel.'] (۱) قینچی دار پایوں کی بیٹھک جس پر تختہ رکھ کر میز وغیرہ بنا لیتے ہیں؛ قینچی دار گھوڑی ۔ (۲) (نیز T - work) (پل وغیرہ کے) قینچی دار پایوں کا سلسلہ ۔ (۳) (بحری، نیز T. tree) نچلے مستول میں دُہری افقی لکڑیاں جن کے سہارے سب سے اونچا مستول کھڑا رہتا ہے ۔ (٤) (مجازاً) (خصوصاً جمع میں) پایوں کے لئے مستعمل ۔ (٥) (نقابت) چھوٹا اسٹول یابنچ جو نشان کے طور پر استعمال کیا جائے ۔

Trestle-bed : (n) پایوں پر گھومنے والا پلنگ جو اسپتالوں میں استعمال ہوتا ہے ۔

Trestle-board : (n) نقشہ بنانے کی میز ۔

Trestle-bridge : (n) پایوں کے سلسلے پر کا پُل ۔

Trestle-table : (n) بورڈ سے بنی میز یا ستون پر کا ٹیبل ۔

Trestle-tree : (n) (بحری) دُہری افقی لکڑیوں کے سہارے سب سے اونچا کھڑا مستول ۔

Trestlework : (n) کئی پایوں کے سلسلوں پر مشتمل چوکھٹا جو پل کے لئے سہارے کا کام دیتا ہے ۔

Tret : (n) [Origin obsc.] گھاٹا؛ زائد مقدار جو بعض اشیاء کے خریداروں کو دیتے ہیں تاکہ جتنا حصہ نقل و حمل میں ضائع ہو اس کی کمی پوری ہو جائے ۔

Trews : (n) [Ir. 'trius.' Gae. 'triubhas'.] اسکاٹستان کےپہاڑیوں کی دھاری دار چست پتلون ۔

Trey : (n) [L. 'tres'] (۱) (تاش) تگی ۔ (۲) تیّا؛ پانسہ جس پر تین صفر بنے ہوں ۔

Tri - : سابقہ لاطینی اور یونانی سے ماخوذ بمعنی "تہرا"؛ "تگنا" ؛ سہ بند وغیرہ ۔

Tri-coloured/-colored : (a) سہ رنگا؛ ترنگا ۔

Tri - pack : (n) [f. Tri-+Pack.] رنگوں کی مصوری میں تین اثر پذیر فلمیں ۔

Tri-personal : (a) (دینیات) تین اشخاص پر مشتمل ؛ ثالوث سے متعلق ؛ الوہیت کی تین شخصیتوں سے متعلق؛ خدائی کے بارے میں ۔

Tri-personalist : (n) الوہیت کی تین شخصیتوں کا معتقد ۔

**Tri-personality : (n)** ثالوث ۔

**Triable : (a) [Try + able.]** (۱) قابل آزمائش؛ تجربے کے لائق؛ قابل امتحان ۔ (۲) (قانون) جس پر عدالت میں کاروائی ہو سکے ۔

**Triacontad : (n) [Gr. 'Triakontad'.]** عدد تیس کا یا تیس (۳۰) کا ایك مجموعہ ۔

**Triacontahedral : (a)** تیس ضلعوں یا سطحوں کا : سی سطحی؛ سی ضلعی ۔

**Triaconter : (n)** ایك قدیم یونانی جہاز جس میں ۳۰ چپو ہوا کرتے تھے ۔

**Triad : (n) [Fr. 'triade'.]** (۱) تین کا جوڑ یا مجموعہ؛ ٹکڑی؛ تثلیث ۔ (۲) (کیمیا) وہ عنصر جس کا ایك جوہر ہائڈروجن کے تین جوہروں سے مرکب ہو سکے ۔ (۳) (موسیقی) تین سُروں کا ۔ (٤) ویلش زبان میں نظم و نثر کی وہ صنف جس میں ہر موضوع تین حصوں میں تقسیم کیا جاتا ھے؛ سہ فقرہ ۔ (۵) (علم ہندسہ) تین نقطوں کا سلسلہ۔

**Triadelphous : (a)** جن کے حامل زر کے تین الگ الگ حصے ہوں : (نباتیات) سہ بندہ؛ سہ پیوندہ ۔

**Triadic: (a)** (۱) تثلیثی ۔ (۲) سہ فقری ۔

**Triadical : (a)** تثلیثی: سہ فقری؛ تین فقروں پر مشتمل ۔

**Triadically : (adv.)** تثلیث کے لحاظ سے ۔

**Triage : (n)[Fr. Trier+Age.]** خوبی کے لحاظ سے علاحدہ کرنے کا عمل ؛ بُن کا پھوك جو قہوہ بنانے کے بعد باقی رہ جاتا ھے ۔

**Triakis-: (n)** یونانی سابقہ بمعنی "سہ برابر" "تگنا" "تین بار" ۔

**Triakisoctahedrron :** جیسے ، یعنی کثیر الاضلاع (چوبیس سطحی شکل)۔

**Trial : (n) [a. AFr. 'trial, triel.']** (۱) آزمائش؛ جانچ؛ تجربہ؛ امتحان ۔ (۲) آزمائشی تجربہ ۔ (۳) T-match کا مخفف) آزمائشی مقابلہ (فٹ بال وغیرہ کا) ۔ (٤) دوڑ وغیرہ کا ابتدائی مقابلہ (فائنل سے پہلے) ۔ (۵) تکلیف دہ چیز یا شخص ۔ (٦) مصیبت؛ تکلیف ۔ (۷) عدالتی تحقیقات؛ مقدمہ؛ سماعت ۔ (۸) کوشش؛ سعی؛ کچھ کرنے کی کوشش ۔ (۹) (سفال سازی) نمونہ ۔

**Method of trial and error :** (ریاضیات) آزمائشی طریقہ جس میں نا معلوم رقم کی کوئی قیمت فرض کر کے دیکھتے ہیں کہ جواب میں کس حد تك غلطی ھے اور پھر اس سے صحیح قیمت معلوم کرتے ہیں ؛ طریقہء آزمائش و خطا؛ انسان تجربہ کر کے دیکھ لیتا ھے کہ یہ غلط ھےتو اسے چھوڑ دیتا ھے پھر اپنے تجربوں سے صحیح راہ دریافت کرلیتا ھے ۔

**On trial :** امتحاناً؛ اس شرط پر کہ اگر اچھا ہو تو رکھا جائے ورنہ واپس۔

**Stood of underwent trial for murder :** اس پر قتل کا مقدمہ چلایا گیا ۔

**Was on his trial :** اس پر مقدمہ چل رہا تھا ۔

**Trial : (a) [L. tia-+-Al.]** آزمائشی؛ تجربی ۔

**Trial balance : (n)** دو رقمی حساب میں آزمائشی بقایا؛ میزان جمع خرچ کا مقابلہ جس سے کھاتے کی غلطی معلوم کی جاتی ھے ۔

**Trial eight : (n)** آزمائشی فریق؛ کشتی چلانے والوں کے آٹھ آٹھ آدمیوں کے دو فریق جن میں کشتی رانی کے مقابلے کے لئے ٹیم منتخب کی جاتی ھے ۔

**Trial list : (n)** اسباب یا قیدیوں کی فہرست جن کے مقدمہ کی سماعت ہونے والی ھے ۔

**Trial-marriage : (n)** آزمائشی شادی؛ مرد عورت کا بے نکاح کے میاں بیوی کی طرح رہنا ۔

**Trial piece : (n)** نمونہ خصوصاً سکّے کا؛ ڈیزائن کا نمونہ ۔

**Trial proof : (n)** پلیٹ کا پروف کندہ کاری کے دوران تاکہ اس کی حالت کا اندازہ لگایا جائے ۔

**Trial run : (n)** موٹر کار کا آزمائشی چکر ۔

**Trial square : (n)** بڑھئی کا گنیا ؛ ٹیڑھی چیز کو سیدھا کرنےوالا آلہ ۔

**Trial -trip : (n)** (۱) آزمائشی سفر؛ جہاز کی رفتار معلوم کرنے کی خاطر ۔ (۲) آزمائشی تجربہ ۔

Triality : (n) تثلیث؛ سہ گانگی؛ تین گونہ ہونے کی حالت یا صفت۔

Trialouge : (n)[mod. L. 'trialogus'.] سہ شخصی مکالمہ؛ مکالمہ تین افراد میں۔

Triandria : (n)[mod. L.] (نباتیات) سہ نری پودے۔

Triandrian/Triandrious/Triandrous : (a) سہ نری؛ جس میں تین حامل زر ہوں۔

Triangle : (n) [Fr. or L. 'triangulum'.] (۱) مثلث۔(۲) مثلث کی شکل؛ فرضی مثلث تین لفظوں کے درمیان جو ایک سیدھ میں نہ ہوں سمجھ لیا جائے۔ (۳) مثلث شکل کا اوزار مثلاً گنیا۔(٤) تکڑا؛ تین لٹھوں کو ملا کر بنائی ہوئی چیز جس سے زور لگا کر بوجھ اٹھاتے ہیں۔(٥) (موسیقی) (صیقل شدہ فولاد کا) تکونا کڑا، ایک کونے پر کھلا ہوا جو فولاد کے ڈنڈے سے بجایا جاتا ہے؛ نیز اس کا بجانے والا۔(٦) (تاریخ) ٹکٹکی، جس سے باندھ کر سپاہیوں کو کوڑے لگائے جاتے تھے۔(۷) (T) (ہیئت) صور شمالیہ میں سے ایک صورت۔(۸) (مجازاً) تین کا مجموعہ۔(۹) (علم النجوم) ستاروں کا جھمگا۔

Circular triangle : تین متقاطع دائروی قوسوں سے بننے والا مثلث۔

Colour triangle : مثلث الوان۔

Equilateral triangle : مثلث مساوی الاضلاع۔

Isosceles triangle : مثلث مساوی الساقین۔

Right-angled triangle : قائم الزاویہ مثلث۔

Scalene triangle : مثلث مختلف الاضلاع۔

Solution of a triangle : مثلث کا حل؛ دیئے ہوئے ضلعوں اور زاویوں سے بقیہ ضلعوں اور زاویوں کا معلوم کرنا۔

Spherical triangle : مثلث کروی (جو سطح کروی پر تین بڑے دائروں کے تقاطع سے پیدا ہو)۔

The eternal triangle : ناگزیر تثلیث؛ عاشق و معشوق اور رقیب کی۔

The triangles of the neck : گردن کے دو مثلث حصے جو جراحی کے نقطہ نظر سے کئے گئے ہیں۔

Triangle of forces : (۱) قوتوں کا مثلث؛ جس کے اضلاع مقدار اور سمت کے لحاظ سے تین متوازن قوتوں کو ظاہر کرتے ہیں۔(۲) یہ مسئلہ کہ تین متوازن قوتیں ہمیشہ ایک مثلث سے ظاہر کی جاسکتی ہیں۔

Triangular : (a) [L. 'triangularis'.] (۱) مثلث شکل کا؛ تکونا؛ تین ضلعی۔ (۲) مثلث کا یا اس سے متعلق۔ (۳) (مجازاً) تین اشخاص یا جماعتوں کے متعلق یا ان تین اشخاص کے درمیان واقع ہونے والا۔ (٤) (نباتیات) سہ شاخہ۔ (٥) (تعمیرات) مثلث القاعدہ۔

Triangular compasses : (n) سہ پایہ پرکار؛ سہ پایہ کمپاس۔

Triangular number : (n) اعداد مسلسل ۱ - ۲ - ۳ - ٤ وغیرہ کی میزانوں کا سلسلہ ۱ - ۳- ٦- ۹ وغیرہ۔

Triangularity : (n) مثلّثیت۔

Triangularly : (adv.) مثلث کی شکل میں۔

Triangulate : (a) [med. L. 'triangulatus'.] (۱) (تاریخ) مثلث نما؛ جس میں تین زاویے ہوں۔ (۲) مثلثوں پر مشتمل۔ (۳) مثلثی نشانات کا حامل۔ (٤) (حیوانیات) مثلثوں میں تقسیم کیا ہوا؛ مثلثیت۔

Triangulate : (v) [L. 'triangulum'.] (۱) مثلث بنا دینا؛ مثلث کی شکل کا بنا دینا۔(۲) رقبے کو مثلثوں میں تقسیم کرنا (پیمائش کی سہولت کی غرض سے)۔ (۳) (رقبے کے مثلث بناکر) فاصلہ یا بلندی معلوم کرنا۔

Triangulately : (adv.) مثلثوں میں؛ مثلث حصوں میں۔

Triangulation : (n) [med. L. 'triangulationem'.] (۱) مثلثی تقسیم؛ مثلثی پیمائش؛ کسی رقبے یا خطے کی پیمائش کے لئے مثلثوں کے ذریعے مدد لینے کا عمل؛ مثلث بندی۔ (۲) مستقیمی شکل کو مثلثوں میں تقسیم کرنے کا عمل۔

Trianguloid : (a) (ہندسہ) مثلث نما۔

Triangulum : (n) (انجینیئرنگ) مثلّثہ۔

Triapsidal : (a) سہ طاقہ؛ جس میں تین محراب دار طاق ہوں۔

Triarch : (n) (۱) کسی ملک یا خطے کے تین حصوں میں سے کسی ایک کا حکمراں ۔(۲) (نباتیات) سہ خشبہ ریشی ۔

Triarchy : (n) [Tri - + Gr. 'archia'.] (۱) (سیاسیات) سہ عملی؛ کسی ملک کا تہائی حصہ یا اس کی حکومت ۔ (۲) تین اضلاع کا مجموعہ جس کا ہر حصہ الگ الگ کسی ایک حکمراں کے ماتحت ہو ۔ (۳) حکومت یا اختیار حکمراں ۔ (٤) تین حکمرانوں کی حکومت بالاشتراک ۔

Triarticulate : (a) سہ مفصلہ؛ سہ مفصل ۔

Trias : (n) [Late L. Gr. 'trias'.] (۱) تین کاعدد؛ تین کامجموعہ ۔ (۲)(ارضیات زیر جوراسی چٹانوں کا طبقہ؛ وہ طبقہ جو Incassic چٹانوں کے نیچے اور Pernian چٹانوں کے اوپر واقع ہو؛ تین گروہوں میں تقسیم ہونے کی وجہ سے اس طرح موسوم ۔

Triassic : (a) [Origin unkn.] (۱) (ارضیات) تریائی؛ سہ گانہ ۔ (۲) زیر جو راسی ۔

Triaster : (a) سہ نجمہ ۔

Triatic : (a) (بحری) اس رسے کے متعلق جو دو مستولی کشتیوں میں اگلے اور پچھلے مستول کی چوٹیوں کو جوڑتا ھے ۔

Triatic stay : (n) (بحری) وہ رسا جو دو مستولی کشتیوں میں اگلے اور پچھلےمستول کی چوٹیوں کو جوڑتا ھے ۔

Triatomic : (a) (۱) (کیمیا) سہ جوہر؛ سہ جوہریہ ؛ سالمہ جس میں تین جوہر ہوں ۔ (۲) (کیمیا) سہ گرفتہ۔

Tribade : (n) [Fr. or L. 'tribas'.] وہ عورت جو خلاف وضع فطری فعل دوسری عورت کے ساتھ کرے ۔

Tribadism : (n) خلاف وضع فطری فعل جو ایک عورت دوسری عورت کے ساتھ کرتی ھے؛ طبق زنی؛ چپٹی؛ مساحقہ؛ سحاق ۔

Tribal : (a) [L. 'tribus'.] کسی قبیلے یا قبیلوں کا یا اس سے متعلق؛ قبائلی ۔

Tribal area : (n) قبائلی علاقہ؛ قبائلی تقسیم ۔

Tribalism : (n) قبائلی تعلقات یا قبائلی تنظیم؛ معاشرے کی تقسیم قبیلوں میں ؛ قبائلی تقسیم ۔

Tribally : (adv.) قبائلی لحاظ سے ۔

Tribasic : (a) (۱) سہ یا سہ: سہ اساسیہ؛ (ایسڈ) ایسی خصوصیت کا حامل جس سے ہائیڈروجن کے تین جوہر ہوتا شیم یا سوڈیم کے تین جوہر میں بدل کر نمک بنائیں ۔ (۲) (نمک) اساسی اکسائیڈ کے تین سالمے رکھنے والا ۔

Tribble : Treble کی متروک شکل ۔

Tribe : (n) [OFr. 'tribu'.] (۱) جرگہ ؛ قبیلہ ؛ غیر متمدن انسانوں کاگروہ جو ایک سردار کےماتحت ہو ۔ (۲) (تاریخ روما) ان جماعتوں میں سے ایک جماعت جن میں اہل روما سیاسی اعتبار سے منقسم تھے، معشر ۔ (۳) جماعت؛ گروہ؛ فرقہ؛ شعبہ ۔(٤) پودوں اورجانوروں کی ایک قسم جو جنس سے چھوٹی اور صنف یا خاندان سے بڑی ہو : گروہ ۔ (٥) (عموماً حقارت کے موقع پر) کسی خاص پیشے وغیرہ کے لوگ؛ ٹولی؛ قوم (the whole tribe of parasites) ۔ (٦) اشخاص یا حیوانات کی ایک جماعت ۔ (۷) (جمع میں) گروہ؛ بڑی تعداد ۔ (۸) (سماجیات) جماعت؛ ٹولی۔

The lost tribes : جلا وطن اسباط؛ اسباط عشرہ ؛ جو جلا وطن کردیئے گئے تھے ۔

The scribling tribe : اہل قلم کی ٹولی ۔

The ten tribes : (بنی اسرائیل کے) شعب عشرہ؛ (یہود اور بن یامین کے شعبوں کو چھوڑ کر) اسباط عشرہ ۔

The twelve tribes of the Israelites : بنی اسرائیل کے بارہ شعب یا اسباط ۔

Tribe : (v) (شاذ) قبیلوں میں تقسیم کرنا ۔

Tribeship : (n) قبیلہ یا گروہ ہونے کی حالت یا کیفیت ۔

Tribesman : (n) (۱) قبائلی؛ کسی قبیلے کا مرد ۔ (۲) اپنے قبیلے کا آدمی؛ ہم قبیلہ ۔

Triblet/Tribolet : (n) [ F. triboulet, of unkn. origin.] سُنبہ؛ میلہ ۔

Tribo-electricity : (n) (برقیات) فرکی برق؛ رگڑی برق ۔

Triboluminescence : (n) (طبیعیات) فرکی نورانیت ۔

Tribometer : (n) [Gr. 'tribos' + metre.] رگڑ پیما؛ فرک پیما؛ برف گاڑی کی شکل کا آلہ جس سے رگڑ ناپتے ہیں ۔

Tribonyx : (n) مرغ آبی (آسٹریلیا) ۔

Tribrach : (n) [Tri + 'Brachus'.] (عروض) ایک رکن؛ جس میں تین مختصر بول ہوں؛ ثلاثی قصیر ۔

Tribrachial : (a) تین ہتھوں کا (اوزار خصوصاً چقماق پتھر کا) ۔

Tribrachic : (a) ثلاثی قصیر کا؛ مختصر بول کا ۔

Tribracteate : (a) (نباتیات) سہ برگوی؛ تپھول پتیا ۔

Tribrom-/Tribromo - : (کیمیا) ایک کیمیاوی عمل جس میں ہائیڈروجن کے بدلے برومن کے تین جوہر آجاتے ہیں ۔

Tribual : (a) [L. 'tribus'.] قبائلی؛ قبیلے کا یا اس سے متعلق ۔

Tribulate : (v) [L. 'tribulat-'] دکھ پہنچانا؛ اذیت دینا؛ زحمت دینا؛ مصیبت میں ڈالنا ۔

Tribulation : (n) [OFr. 'tribulacion'.] مصیبت ؛ دکھ ؛ اذیت ۔

Tribunal : (n) [L. 'tribunal'.] (۱) کرسی عدالت؛ مسند عدالت؛ مجسٹریٹ یا جج کی نشست ۔ (۲) (خطابت) عدالت ۔ (۳) (جنگ عظیم اول) مقامی کمیٹی جو فوجی خدمت سے استثنا کی درخواست پر غور کرتی تھی ۔

Tribunal : (a) مسند عدالت کا یا اس سے متعلق ۔

Tribunate : (n) [L. 'tribunatus'.] (۱) وکیل جمہور کا دفتر ؛ وکیل جمہور کے ذریعے انتظام حکومت ۔ (۲)(فرانسیسی تاریخ) انقلابی تقویم (۱۸۰۱) کے آٹھویں سال کے دستور کے تحت تشکیل شدہ مجلس قانون ساز کا نمائندہ ۔

Tribune : (n) [L. 'tribunus'.] (۱) (تاریخ روما) وکیل جمہور (ان دو یا دس اشخاص میں سے ایک جو جمہور کی طرف سے منتخب کئے جاتے تھے اور حکومت کے مقابلے میں ان کے حقوق کی حفاظت کرتے تھے) ۔ (۲) (تاریخ روما) فوجی افسر ؛ مالی افسر وغیرہ ؛ حاکم ۔ (۳) (عموماً) (اخبار کے نام کے طور پر) حامیء جمہور ۔ (٤) (مجازاً) مشہور لیڈر ۔

Tribune : (n) [It and med. L. 'tribuna'.] (۱) فلورنس کی ایک عمارت کا دیوان خانہ جہاں تصویریں آویزاں تھیں ۔ (۲) کسی گرجا گھر کا نیم قوسی طاق ۔ (۳) منبر؛ اونچی جگہ؛ چبوترہ ؛ اسقف کا تخت یا وہ محراب جس میں یہ تخت رکھا ہو ۔ (٤) گرجا کی غلام گردش (گیلری) یا کوئی بلند مقام ۔

Tribuneship : (n) وکیل جمہور کا عہدہ؛ عہدے کی کارکردگی؛ اس عہدے کی مدت ۔

Tribunitial/-icial : (a) [L. 'tribunicius'.] رومی وکیل جمہور کے متعلق ۔

Tribunitian/-ician : (a) (۱) رومی وکیل جمہور کا ، اس سے متعلق یا اس کے عہدے سے متعلق ۔ (۲) (مجازاً) رومی وکیل جمہور کی طرح حق استرداد رکھنے والا؛ فتنہ انگیز خطیب کی طرح ۔

Tributary : (a) [L. 'tributarius'.] (۱) باج گزار ۔ (۲) امدادی (فوج وغیرہ) ۔ (۳) معاون (دریا) ۔

Tributary : (n) (۱) باج گزار ۔ (۲) باج گزار ریاست یا شخص؛ معاون دریا ۔ (۳) معاون دریا جو بڑے دریا یا جھیل میں گرتا ہو ۔

Tribute : (n) [L. 'tributum'.] (۱) باج ؛ خراج ؛ خراج جو ایک ریاست یا حکمراں دوسرے کو ادا کرے ۔ (۲) باج گزاری کی حالت ۔ (۳) (مجازاً) خراج عقیدت؛ نذر عقیدت؛ خراج تحسین؛ نذر؛ ہدیہ (Tributes of admirers) ۔ (٤) (کان کنی) کچی دھات جو مزدوروں کو اجرت کے طور پر دی جائے؛ معاوضہ بالجنس (کان کنوں کا) ۔

Floral tributes : گل ہائے عقیدت؛ پھولوں کی نذر جو ایکٹریسوں وغیرہ کو یا قبر پر پیش کی جائے ۔

To work on tribute/- on the tribute system : معاوضہ بالجنس لے کر یا دے کر کام کرنے کا منصوبہ ۔

Under tribute : باج ادا کرنے کا احساس فرض ۔

Tribute money : (n) خراج کے طور پر ادا کی ہوئی رقم ۔

Tribute work : (n) وہ کام جو معاوضہ بالجنس پر کرایا جائے ۔

Tric-trac/Trick-track : (n) [Fr. so called from the clicking sound made by the pieces in playing the game.] تختہء نرد کا چوسر کی طرح کا ایک پیچیدہ کھیل ۔

Tricapsular : (a) (نباتیات وحیوانیات) سہ قبہ؛ جس کے ہر پھول میں تین ڈوڈیاں ہوں۔

Tricar : (n) تین پہیوں کی موٹر کار۔

Trice : (n)[Found first in phrase, at a trice.] لمحہ؛ وقفہ؛ لحظہ؛ پل؛ دم۔

In a trice : دم بھر میں؛ چشم زدن میں۔

Trice : (v) [MDu. 'trisen', Du. 'trijsen'.] (۱) (بحری) چڑھانا (بادبان) (عموماً up کے ساتھ) ۔ (۲) کھینچنا؛ گھسیٹنا ۔ (۳) باندھنا۔

-trice/-trix : یہ کلمات بطور لاحقہ استعمال ہوتے ہیں اور اسم مؤنث کی علامت پہلے trice استعمال ہوتا تھا مگر اب زیادہ trix استعمال ہوتا ہے۔

Tricenary : (a) [L. 'tricenarius'.] (۱) تیس روز پر مشتمل ؛ تیس عدد پر حاوی (اب شاذ یا متروک)۔

Tricennial : (a) سی سالہ؛ ہر تیس سال میں ایک بار۔

Tricentenary : (a) [Tri-+ centengy.] تین سو سال کے متعلق؛ تین سو سالہ۔

Tricentenary : (n) تین سوسال کا دور؛ تین سو سال کا جشن۔

Triceps : (n) [L.] (حیوانیات) عضلہء سر: عضلہء بازو ؛ سہ راسی۔

Triceps : (a) عضلہء بازو کا؛ عضلہء سہ سر سے متعلق۔

Trichi : (n) (عامیانہ یا بول) Trichinopoli کا مخفف۔

Trichia : (n) پڑبال؛ شعر منقلب۔

Trichiasis : (n) [Late L. or Gr. 'trichiasis'.] (۱) (طب) شَعر بولی؛ بالدار پیشاب؛ ایک مرض جس میں پیشاب میں بال جیسے ریشے خارج ہوتے ہیں۔ (۲) (طب) شعرۃالعین؛ پڑبال؛ آنکھوں کا مرض جس میں پپوٹے کے اندر بال نکل آتے ہیں۔ (۳) ورم پستان ؛ (زچہ کے) پستان کا ورم جس کی وجہ سے دودھ کم نکلتا ہے ۔ (٤) ایک بیماری جس میں بال الجھ کر رہ جاتے ہیں۔

Trichina : (n) [mod. L. Gr. 'trichinos'.] ترخنیا؛ بال کے مانند کیڑا جو سور، چوہے وغیرہ کے جسم میں ہوتا ہے اور سور کا کم گلا ہوا گوشت کھانے سے انسان کے جسم میں داخل ہو جاتا ہے اور اکثر مہلک مرض پیدا کرتا ہے۔

Trichinal : (a) ترخنیا کا یا اس سے متعلق۔

Trichiniasis : (n) (طب) مرض ترخنیا؛ ایک قسم کا مرض جو ترخنیا نام کے جرثومے سے پیدا ہوتا ہے؛ جس میں نظام ہاضمہ بگڑ جاتا ہے اور تھوڑا بخار، درد، ورم اور عضلات کمزور ہو جاتے ہیں۔

Trichinization : (n) ترخنیا کا مرض ہو جانا یا پیدا کرنا۔

Trichinize : (v) ترخنیا کا مرض ہونا یا پیدا کرنا۔

Trichinous : (a) (۱) جس میں ترخنیا کیڑے ہوں۔ (۲) ترخینا کا مریض: ترخنیا زدہ ۔ (۳) ترخینا کی نوعیت کا۔

Trichinopoli/Trichinopoly : (n) ترچناپلی، جنوبی ہندوستان کا ایک شہر ؛ ترچنا پلی کا بنا ہوا جوت یا سگار۔

Trichinosis : (n) [mod. L.] دیکھو Trichiniasis

Trichite : (n) [Gr. Trich + - ite.] (۱) (کان کنی) چٹانوں میں ہونےوالےبال جیسے سیاہ اجسام : شعربلورہ ۔ (۲) (حیوانیات) سوزن اسفنج؛ مُویائیہ۔

Trichitic : (a) چٹانوں میں بال جیسے سیاہ اجسام والا۔

Trichiurid : (n) [mod. L. 'Trichiuridae'.] مُودمہ مچھلی ، (Trichurus) کے خاندان کی ایک مچھلی جس کا جسم فیتےجیسا ہوتا ہے۔

Trichiuriform-/Trichiuroid : (a) اس خاندان کی مچھلیوں جیسی شکل رکھنے والا۔

Trichlor-/Trichloro-: ایک کیمیاوی ترکیب جس میں ہائیڈروجن کےبدلے کلورین کے تین جوہر آجاتے ہیں جیسے $C_6H_3Cl_3$ trichilorobenzene میں۔

Tricho - : (ترکیبی صورت) حرف علت کے پہلے trich یونانی لفظ thrix, trikhos سےماخوذ جس کے معنی بال کے ہیں۔

Trichobranchia : (n) (حیوانیات) گلپھڑوں کے لئے نام جو سوت جیسے ہوتے ہیں۔

Trichobranchial/Trichobranchiate : (a) سوت جیسے گلپھڑوں سے متعلق یا ویسے گلپھڑوں والا۔

Trichocyst : (n) (حیوانیات) موانبان Coilentrates کے سوتی خلیے جیسے اجسام جن میں سے ہر ایک میں لپٹا ہوا دھاگا سا ہوتا ہے ۔

Trichocystic : (a) سوتی خلیے جیسے اجسام سے متعلق ۔

Trichogen : (n) بال بڑھانے کی دوا ۔

Trichogenous : (a) بال بڑھانے والی (دوا)؛ موافزا (دوا) ۔

Trichogyne : (n) (نباتیات) شعری بقچہ؛ بعض الگا اور سماروغ میں مادہء تولیدی عضو کا سوت نما اخذ پذیر حصہ ۔

Trichogynial/Trichogynic : (a) شعری بقچہ سے متعلق ۔

Trichology : (n) بالوں کا علم؛ بالوں کی ترکیب؛ عمل اور امراض کا علم ؛ شعریات؛ مبحث شعر؛ تشریح کا وہ حصہ جس میں بالوں کا مطالعہ کیا جاتا ہے ۔

Trichoma : (n) (۱) بال کی ایک بیماری ۔ (۲) Nostochineae جنس کے پودوں کے مضغہ کا ریشہ ۔

Trichomanes : (n) (نباتیات) فرن کی ایک قسم ۔

Trichome : (n) [mod. L. Gr. trichoma] (۱) بال کی ایک بیماری ۔ (۲) (نباتیات) روئیں یا اور کوئی چیز جو پودوں کی چھال پر اگتی ہے؛ روئیدگی ۔

Trichopathic : (a) بالوں کے علاج کے متعلق ۔

Trichopathy : (n) بالوں کے امراض کا علاج ۔

Trichophore : (n) (نباتیات) وہ جس سے شعری بقچہ وابستہ ہو ؛ (حیوانیات) کیسہء ابریہ ؛ ابریہ بردار ؛ مو بردار ۔

Trichophoric : (a) کیسہء ابریہ کے متعلق ۔

Trichophyte : (n) مختصر سماروغ کی ایک قسم ۔

Trichopter : (n) (حشریات) شعری پران؛ منی مکھیاں ؛ Tricoptera خاندان کے حشرات سے تعلق رکھنے والا حشرہ جس کے پر بال جیسے ہوتے ہیں ۔

Trichopteran : (a) شعری پران سے متعلق ۔

Trichopterous: (a) بال جیسے پر رکھنے والا ۔

Trichord : (n) (۱) (موسیقی) ستار؛ سہ تارہ؛ تین تار کا باجا خصوصاً ستار وغیرہ ۔ (۲) تثلیث ۔

Trichord : (a) (۱) ستار سے متعلق ۔ (۲) ہر سر کے تین پردوں والا ۔

Trichosis : (n) بالوں کی بیماری؛ مرض شعری ۔

Trichotomize : (v) [f. as next. + - ize.] تین حصوں میں تقسیم کرنا؛ تین حصوں میں ترتیب یا درجہ بندی کرنا ۔

Trichotomous : (a) [Gr. 'trica'+ -'tomos' + -ous.] (۱) (نباتیات) تین شاخوں میں بٹا؛ سہ شاخہ ۔ (۲) تین حصوں درجوں اور طبقات میں تقسیم کرنے والا؛ تقسیم ثلاثی کا ۔

Trichotomy : (n) تقسیم ثلاثی: کسی چیز کی تقسیم تین حصوں میں خصوصاً وجود انسانی کی جسم، نفس اور روح میں ۔

Trichroic : (a) [Gr. 'trichroos'.] سہ رنگا؛ سہ الوانہ؛ (خصوصاً بلور سے متعلق) تین مختلف رنگوں کو ظاہر کرنے والا جب تین سمتوں میں دیکھا جائے ۔

Trichroism : (n) سہ رنگا ہونے کی خاصیت ؛ ترنگے کی خاصیت رکھنا خصوصاً بلور میں ۔

Trichromatic : (a) (۱) تین رنگوں کا حامل: ظاہر کرنے والا اور ان سے متعلق: سہ رنگ میں؛ سہ رنگا؛ (خصوصاً بصریات میں) عام بصارت؛ تین بنیادی الوانی احساسات(سرخ، سبز اور بنفشی یعنی سرخ، سبز اور ارغوانی رنگ پہچاننے کی قوت رکھنے والی) ۔ (۲) تین رنگوں میں لیتھو کی چھپائی کے لئے بھی مستعمل ۔

Trichromatic photography : (n) سہ رنگی طریق مصوری ؛ جس میں سرخ، نیلے اور زرد رنگ کی آمیزش سے منظر/چیزوں کا اصلی رنگ دکھایاجاتا ہے ۔

Trichromatism : (n) سہ رنگ بینی ۔

Trichromic : (a) سہ الوانہ؛ سہ رنگا ۔

Trick : (n) [In OFr. dial. 'trique'.] (۱) چال؛ فریب؛ جوڑ ۔ (۲) خاص ترکیب؛ گھات؛ ڈھب ؛ داؤں ؛ پیچ؛

کرتب ۔ (۳) خاص عادت؛ حرکت، انداز وغیرہ ۔ (٤) بری حرکت ؛ شیطانی حرکت ، شرارت ۔ (٥) کھلونا؛ چھوٹی موٹی آرائشی چیزیں (جمع میں) ۔ (٦) (تاش) ہاتھ ؛ پتے جو ایک بار میں کھیلے جائیں ۔ (۷) (بحری) پتوار چلانے کی ایک باری (جو عموماً دو گھنٹے کی ہوتی ھے) ۔ (۸) (نقابت) قلم اور روشنائی سے بنا ہوا مارکہ ۔

Conjurer's tricks : مداری کے کرتب ۔

Lost, saved the trick : ہاتھ کھودیا، لے لیا ۔

Shall soon get or learn the trick of it : اس کا ڈھب بہت جلد آجائےگا ۔

That'll do the trick : اس سے کام بن جائے گا؛ مقصد حاصل ہو جائے گا ۔

Trick of the trade : کسی پیشے کا گُر ۔

Trick : (v) [f. prec.] (۱) فریب دینا؛ دھوکا دینا؛ دھوکا دے کر پھانسنا؛ کچھ لے لینا؛ کوئی کام کرانا وغیرہ ۔ (۲) دغا دینا؛ (کسی چیز کا) توقع کے مطابق نہ ثابت ہونا؛ یکایک واقع ہونا؛ بے خبری میں آلینا ۔ (۳) شرارت کرنا؛ شیطانی حرکت کرنا ۔ (٤) پہنانا (لباس) ؛ آراستہ کرنا ۔ (٥) (نقابت) خاندانی مارکہ ۔

Trick cyclist : (n) سائیکل کے کرتب دکھانے والا ۔

Trick line : (n) لاگ ڈوری؛ چپ سوانگ میں وہ ڈوری جس سے منظر بدلنے میں کام لیا جاتا ھے ۔

Trick scene : (n) وہ منظر جو پردہ گرائے بغیر دکھایا جائے ۔

Trick wig : (n) سر کے مصنوعی بالوں کا قالب جس کےذریعہ بال کھڑے بھی ہو جاتے ہیں ۔

Tricker : (n) Trigger کی ابتدائی شکل ۔

Trickery : (n) فریب؛ دھوکا؛ دغا بازی ۔

Trickily : (adv.) دھوکا بازی سے؛ دغابازی سے؛ چالاکی سے ۔

Trickiness : (n) دھوکا بازی؛ ہوشیاری؛ چالاکی ۔

Trickish : (a) فریبی؛ دھوکا باز؛ دغاباز؛ چالاک ؛ کائیاں ؛ ہوشیار ۔

Trickishly : (adv.) دغابازی سے؛ چالاکی سے ۔

Trickishness : (n) دغا بازی؛ چالاکی ۔

Trickle : (n) [f. next.] رسنا؛ ٹپکنا؛ مائع کی چھوٹی سی مقدار؛ قطروں کا سلسلہ؛ پتلی سی دھار ۔

Trickle : (v) [Perh. origin 'strikle'.] (۱) (سیال شے کا) قطرہ قطرہ ہو کر گرنا یا بہنا؛ ٹپکنا ؛ رسنا ۔ (۲) (مجازاً) بات پھوٹنا؛ (خبرکا) ظاہر ہو جانا؛ آنسو بہنا ۔ (۳) قطرہ قطرہ کرکے گرانا؛ ٹپکانا۔

The information trickled out : خبر ظاہر ہوگئی ۔

Trickle charger : مخزن برق جس سے (مورچےوغیرہ میں) بہت آہستہ آہستہ بجلی بھری جاتی ھے ۔

Trickle : (v) [V. of Truckle, v.] (گولف) گیند کو آہستہ آہستہ لڑھکانا؛ لڑھکنا ۔

Trickment : (n) (شاذ) آرائش؛ آراستگی ۔

Tricksily : (adv.) شوخی سے؛ دغادے کر ۔

Tricksiness : (n) شوخی؛ دغابازی ۔

Trickster : (n) دغاباز؛ دھوکا باز؛ فریبی؛ فریب کار ۔

Tricksy : (a) (۱) چنچل؛ شوخ؛ اچپل ۔ (۲) انوکھا؛ نرالا ؛ عجیب ۔ (۳) دغاباز؛ دھوکا باز؛ چالاک؛ مکار ۔

Tricky : (a) (۱) فریبی؛ دغاباز۔ (۲) چالاک ؛ کائیاں ؛ ہوشیار۔

Triclinial : (a) کھانے کی میز کے متعلق ۔

Triclinium : (n) [L.] (۱) (قدیم روما) کھانے کی میز جس کے بائیں طرف کو کوچیں لگی ہوتی تھیں ۔ (۲) وہ کمرا جس میں یہ میز ہو؛ کھانے کا کمرا ۔

Tricolour/Tricolor : (a) [Late L. 'tricolor'.] سہ رنگا؛ تین رنگوں والا ۔

Tricolour : (n) (۱) ترنگا جھنڈا خصوصاً فرانس کا قومی پرچم (سرخ، سفید، نیلے رنگ کا) جو انقلاب کے بعد اختیار کیا گیا ۔ (۲) (مجازاً) ترنگا جھنڈا ۔

Tricorn : (n) (۱) سہ شاخہ؛ سہ گوشہ ۔(۲) سہ قرنہ؛ تین سینگ کا ۔(۳) سہ گوشہ ہیئت ۔

Tricorn : (n) (۱) ایک (خیالی) سہ قرنہ مخلوق ۔(۲) سہ گوشہ ٹوپی ۔

Tricorporal/Tricorporate : (a) (نقابت) (وہ شکل) جس میں تین دھڑ اور ایک سر ہو؛ سہ پیکر ۔

Tricosane/Tri-i-cosane : (n) [Gr.'tri, three+twenty+-Ane.] (کیمیا) پیرافین سلسلے کا ایک ہائیڈرو کاربن جس میں کاربن کے ۲۳ جوہر ہوتے ہیں ۔

Tricot : (n) [Fr. 'tricoter'.] (۱) ٹریکو ایک قسم کا ہاتھ کا بُنا ہوا اُونی کپڑا ۔ (۲) نقلی ٹریکو ۔(۳) ایک قسم کا ابھری ہوئی دھاریوں کا کپڑا ۔

Tricot-stitch : (n) کروشیا کا ایک خاص ٹانکا ۔

Tricotyledonous : (a) (نباتیات) سہ فلقوی؛ سہ فلقہ، جس میں تین دالیں ہوں ۔

Tricrotic : (a) سہ ضربی؛ نبض جس میں تین ضربیں ہوں ۔

Tricuspid/Tricuspidate/Tricuspidal : (a) (نباتیات، حیوانیات) سہ نوکی ؛ سہ نُکّا ؛ سہ شرفہ ؛ سہ کنگری ۔

Tricycle : (n) [tri + Gr. 'cyclos'.] تین پہیوں کی سائیکل؛ تپہیا؛ ٹرائسیکل ؛ سہ چرخہ ۔

Tricycle : (v) ٹرائسیکل چلانا ۔

Tridacna : (n) [mod. L. f. Gr.] (حیوانیات) صدف نما جانور کی نوع ؛ مقمّہ صدف ۔

Tridactylous : (a) تین انگلیا؛ سہ انگشت؛ جس کے ہاتھ یا پیر میں تین انگلیاں ہوں ۔

Tridecane : (n) [f. Gr. 'tria', + deca, + - Ane.] (کیمیا) پیرافین سلسلے کا ایک بےرنگ ہائیڈروکاربن جس میں کاربن کے تیرہ جوہر ہوتے ہیں ۔

Tridecyl : (n) اس کیمیاوی مادے کا اصلیہ $(C_{13} H_{27})$ ۔

Trident : (n) [L. 'tridens'.] (۱) سہ شاخہ اوزار مثلاً مچھلی مارنے کا سہ پہلو برچھا ۔ (۲) سہ شاخہ برچھا؛ ترشول (سمندر کے دیوتا نپچون کا) ۔ (۳) (ہندسہ) سہ شاخہ اوزار جیسی ہندسی شکل ۔

Tridental : (a) سہ شاخہ؛ سہ پہلو ۔

Tridentate : (a) سہ دندان؛ سہ شاخہ؛ سہ دندانہ ۔

Tridented : (a) سہ شاخہ دار ۔

Tridentine : (a) [med. L. 'Tridentinus'.] اس مجلس کے کلیسا سے متعلق جو ٹرنٹ میں (۱۵٤۵۔ ۱۵٦۳) تک قائم رہی اور جس نے کیتھولک مذہب کے عقائد کی تدوین کی ۔

Tridentine : (n) رومن کیتھولک مذہب کا پیرو ۔

Tridentine theology : (n) مجلس ٹرینٹ کے مرتب کردہ عقائد؛ عیسائی دینیات ۔

Tridimensional : (a) سہ ابعادی ۔

Triduan : (a) [L. 'triduanus'.] سہ روزہ؛ تین دنوں تک چلنے والا؛ نیز ہر تیسرے دن واقع ہونے والا ۔

Triduo : (n) [It and Sp. L. triduum.] تین دنوں کی عبادت (جو کسی ولی کے عرس سے قبل یا اس کی شفاعت حاصل کرنے کےلئے کی جاتی ہے) ۔

Triduum : (n) [L.] دیکھو Triduo

Triduus : (n) (نباتیات) سہ روزہ پودا ۔

Tridymite : (n) [Gr. 'tridymit'.] (کان کنی) سلیکا (Silica) کی بلوری شکل جو آتشی چٹانوں میں پائی جاتی ہے اور یہ شش پہلو ہوتی ہے ۔

Tried : (a) آزمودہ؛ ثابت شدہ ۔

Triennial : (a) [L. 'triennis'.] سہ سالہ؛ جو تین سال کے بعد ہو یاتین سال تک رہے ۔

Triennial : (n) (۱) سہ سالہ (تین سال تک رہنے والا) پودا ۔ (۲) سہ سالہ دعا جو تین سال تک مردے کی بخشش کے لئے پڑھی جاتی تھی ۔(۳) سہ سالہ سالگرہ یا جشن (کسی واقعے کی یادگار جو ہر تین سال پر منائی جائے) ۔

Triennial Act : (n) ۱٦٤۰ء کا ایکٹ جس کی روسے انگلستان میں پارلیمنٹ کی مدت تین سال کی ہوگئی تھی یہ قانون ۱۷۱٦ء میں منسوخ ہوگیا ۔

Triennially : (adv.) ہر تیسرے سال؛ تین سال میں ایک بار ۔

Triennium : (n) [L.] تین سال کا وقفہ ۔

Triens/Trientes : (n) [L.] کسی چیز کا تیسرا حصہ خصوصاً قدیم روما کا ایک تانبے کا سکہ جو ⅓ اس (as) کے برابر ہوتا تھا؛ نیز مشرقی روم کا ایک طلائی سکہ ۔

Trier : (n) [TRY+ - ER.] (۱) try کا اسم فاعل ۔ (۲) فیصلہ کنندہ جو اس غرض سے مقرر کیا جاتا ہے کہ جیوری پر لگائے ہوئے الزام کی تحقیقات کرے ۔ (۳) (تاریخ جمع میں) بادشاہ کے حکم سے تشکیل پانے والی کمیٹی جس کے فیصلے کی روسے عرضیاں خاص خاص عدالتوں میں تقسیم کی جاتی تھیں ۔ (٤) (جمع میں) دارالامرا کے ارکان جو کسی امیر کے مجرمانہ فعل یا بغاوت کی سماعت میں جیوری کی حیثیت سے بیٹھیں (Lord triers) ۔ (٥) آزمانے والا؛ ثابت کرنے والا؛ جو کسی چیز کو ثابت کرے یا اس کی تحقیق کرے ۔ (٦) جو کسی کام کو انجام دینے کی کوشش کرے؛ (عامیانہ) جو کسی کام میں لگارہے ۔ (۷) جو صبر آزما یا دشوار طلب ہو؛ جو کسی کی خوبی کا پتا لگائے ۔

Trierarch : (n) [L. 'trier -archus'.] (۱) (تاریخ یونان) سہ طبقہ جنگی جہاز کا کپتان ۔ (۲) ایک شہری جو تنہا یا دوسرے لوگوں کے ساتھ عوامی خدمت کے لئے جنگی جہاز کےانتظام کا ذمہ دار ہو؛ ترارک ۔

Trierarchal : (a) ترارکی ۔

Trierarchy : (n) سہ طبقہ جنگی جہاز کے کپتان کا عہدہ؛ ترارکی بیڑا؛ جنگی جہازوں کا بیڑا جو دولتمند لوگوں کو تیار کرنا پڑتا تھا ۔

Trieteric : (a) [L. 'trietericus'.] ہر ایک سال بعد واقع ہونے والا (جیسے باخوس (Bcchus) کا تہوار) ۔

Trieteric : (n) کوئی تہوار خصوصاً باخوس کا جو ہر ایک سال بعد منایا جاتا ہے ۔

Triethyl : (n) [Tri-+ Ethyl.] (کیمیا) ایک مرکب جس میں تین ایتھل (Ethyl) گروپ ($C_2H_5$) موجود ہوں خصوصاً وہ شے جس میں ہائیڈروجن کے تین جوہر کے بدلے تین ایتھل گروپ آجائیں ۔

Trifacial/Trigeminus : (a&n) عصب مثلثی کا؛ عصب مثلثی ۔

Trifarious : (a) [f. L. 'trifarius' + - ous.] (۱) (شاذ) تین قسموں کا؛ تین جہتوں کا؛ سہ جہتی ۔ (۲) (نباتیات) تین قطاروں میں سجا ہوا؛ سہ حلقہ زدہ ۔

Trifid : (a) [L. 'trifidus'.] (حیوانیات، نباتیات) سہ زخمہ؛ جس کا کل یا جزو تین حصوں میں شگافتہ ہو؛ سہ جزئی؛ سہ شاخہ ۔

Trifle : (n) [OFr. 'trufle'.] (۱) خفیف یا ادنیٰ سی چیز؛ ادنیٰ سی بات؛ کھلونا ۔ (۲) چھوٹی سی رقم؛ خفیف سی مقدار ۔ (۳) کسی قدر؛ تھوڑا سا ۔ (٤) کوئی تصنیف یا نغمہ ۔ (٥) نمش کیک؛ چھوٹا سا کیک جس میں شراب، میوہ وغیرہ ڈالتے ہیں اور اس کے اوپر دودھ کی نمش یا انڈے کی سفیدی کے جھاگ کی تہ ہوتی ہے ۔ (٦) بھرت؛ سیسے یا رانگ کا مرکب ۔

Trifle : (v) [OFr. 'truffler'.] (۱) فضول باتیں کرنا؛ فضول حرکتیں کرنا؛ خفیف الحرکتی سے کام لینا ۔ (۲) (وقت، روپے وغیرہ کو کسی کام میں) ضائع کرنا؛ بےکار صرف کرنا؛ اڑانا ۔ (۳) بازیچہ قرار دینا؛ کسی چیز سے کھیلنا؛ ناچیز سمجھنا ۔

Trifle ring : (n) گورکھ دھندا؛ ایک قسم کا پیچ در پیچ چھلا ۔

Trifle with : (v) (۱) (شخص، چیز یا معاملے کو) چٹکیوں میں اڑانا؛ ہنسی میں ٹالنا؛ ہنسی اڑانا؛ اہم یا سنجیدہ نہ سمجھنا؛ کھیل سمجھنا ۔ (۲) (کسی چیز سے) کھیلنا؛ شغل کرنا ۔

Trifler : (n) (۱) Trifle کا اسم فاعل ۔ (۲) سبک سر یا خفیف الحرکات شخص؛ سطحی قسم کا آدمی ۔

Trifling : (n) Trifle کا عمل ۔

Trifling : (a) معمولی؛ ادنیٰ؛ خفیف؛ غیر اہم؛ احمقانہ ۔

Triflingly : (adv.) (۱) خفیف الحرکتی سے؛ سبک سری سے؛ تضحیک کےطور پر؛ شغل کے طور پر ۔ (۲) ایک ذرا؛ خفیف حد تک ۔

Trifloral/Triflorous : (a) (نباتیات) سہ گلہ؛ جس میں تین پھول آئیں ۔

Trifoliate : (a) [Tri - + L. 'foliatus'.] سہ برگہ خصوصاً (نباتیات) تپتیا؛ (نیز مجازاً) ایسی پتی کی شکل کا ۔

Trifoliated : (a) (۱) (نباتیات) سہ برگہ؛ تپتیا؛ سہ ورقی پتیوں والا (پودا) ۔ (۲) تین قوسوں والا؛ تپتیا نقش و نگار کا ۔

Trifolium : (n) [L.] (نباتیات) جنس شفتل؛ ایک پودا جس میں تین پتیاں ہوتی ہیں ۔

Trifolium repens : (n) (نباتیات) شفتل ۔

Triforium : (n)[med.(Anglo) L; etym. unk.] (تعمیرات) مسقف غلام گردش (گرجے کے وسطی حصے، سماع خانے اور دونوں پہلوؤں کے اوپر)؛ سہ در گیلری۔

Triform : (a) [L. 'triformis'.] (۱) تین شکل والا؛ سہ شکلی؛ تین مختلف شکلوں کا حامل؛ سہ صورتی؛ سہ گانہ ۔ (۲) تین مختلف جہتوں میں ظاہر ہونے والا؛ تہرا؛ جس کے تین حصے یا جسم ہوں ۔

Triformity : (n) سہ شکلی ہونے کی صفت ۔

Trifurcate : (a) سہ شعبہ؛ سہ شاخہ ۔

Trifurcate : (v) تین شاخوں یا شعبوں میں منقسم ہونا یا کرنا ۔

Trig : (n) (۱) (میکانیات) پہیا روک؛ اڑ واڑ؛ عائق؛ بریک ۔ (۲) (ریاضیات) مخفف؛ علم مثلثات ۔

Trig : (a) [ON. 'tryggr'.] (۱) سچا ؛ وفادار ؛ معتمد (اب عامیانہ) ۔ (۲) صاف ؛ ستھرا ؛ درست ؛ ٹھیک ۔ (۳) مضبوط ؛ درست ؛ محکم ؛ مستقل ۔ (٤) درست؛ ٹھیک؛ بے لوچ ۔

Trig : (v) [Origin unkn. Perh. ad. ON. 'tryggja'.] (۱) حرکت سے باز رکھنا؛ پہیے میں پتھر یا لکڑی ڈالنا؛ بریک لگانا؛ پہیے میں روک لگانا ۔ (۲) مرتب کرنا؛ منظم کرنا؛ محکم کرنا؛ سنوارنا (عموماً up کے ساتھ)۔

Trig : (v) [f. Trig, a.] (۱) (عامیانہ) منظم کرنا؛ عمدہ لباس پہنانا؛ (اکثر out کے ساتھ مستعمل) ؛ آراستہ کرنا؛ سجانا ۔ (۲) بھر دینا؛ پر کردینا ۔

Trigamist : (n) سہ زوج؛ تین بیوی والا؛ تین شوہر والی ۔

Trigamous : (a) [Gr. 'trigamos'.] (۱) سہ زوجی، جس کی تین شادیاں ہوئی ہوں یا ایک وقت میں تین شوہر یا بیویاں ہوں ۔ (۲) (نباتیات) سہ گلہ؛ جس میں نر مادہ اور نر، مادی پھول ایک ہی پودے میں آتے ہوں ۔

Trigamy : (n) [Late L. 'trigamia'.] (۱) تین نکاح ایک وقت میں کرنے کی رسم؛ سہ زوجی؛ ایک شخص کی تین بیویاں یا شوہر ہونا ۔ (۲) (قانون) شوہر یا بیوی کی وفات کے بعد تیسری بار نکاح کرنا یا شوہر ہونا ۔

Trigeminal : (a) [L. 'trigeminus'.] (۱) (تشریح) کاسۂ سر کے کے پانچویں جوڑے کے لئے مستعمل؛ سہ توام؛ تہرا ۔ (۲) عصب مثلثی کے متعلق یا اس میں واقع ہونے والا یا اس سے متاثر کرنے والا ۔

Trigeminus : (n) [L. Tri - + L. 'geminus'.] (حیوانیات) عصب مثلثی؛ سہ توامی عصب ۔

Trigesimal : (a) [L. 'trigesimus'.] تیس کا ۔

Trigger : (n) [Origin 'tricker'. Du. 'trekker.'] گھوڑا؛ لبلبی؛ وہ پرزہ جس کے دبانے سے کوئی کھٹکا یا کمان کھلتی ہے اور کل چلنے لگتی ہے خصوصاً بندوق وغیرہ کا گھوڑا ۔

Trigger : (n) (۱) کسی ڈھلوان سے گزرنے والی گاڑی کی حرکت کم کرنے یا روکنے کا کوئی طریقہ ۔ (۲) (جہاز سازی) روک؛ آڑواڑ ۔

Trigger action : (n) لبلبی عمل ۔

Trigger finger : (n) لبلبی انگلی؛ شہادت کی انگلی جس سے گھوڑا دبایا جاتا ہے ۔

Trigger-fish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Trigger question : (n) لبلبی سوال ۔

Trigintal : (n) [med. L. 'triguitale'.] دیکھو Trental

Triglot : (a) سہ لسانی؛ تین زبانوں میں لکھا ہوا ۔

Trigly : (adv.) منظم طور پر ۔

Trigness : (n) منظم ہونا ۔

Triglyph : (n) [L. 'triglyphus'.] (تعمیرات) جھری دار مربع؛ ڈورک طرز کے آرائشی حاشیے میں ابھرا ہوا مربع جس میں جھریاں کٹی ہوتی ہیں ۔

**Triglyphic/Triglyphical : (a)** جھری دار مربع کا یا اس سے متعلق۔

**Trigon : (n) [L. 'trigonum'.]** (۱) ایک شکل جس میں تین زاویے اور تین اضلاع ہوں؛ مثلث ۔ (۲) (علم النجوم) راس چکر میں تین تین راسوں کے چار مجموعوں میں سے کوئی مجموعہ؛ سہ برج ۔ (۳) ایک تکونا اوزار جو گھڑی وغیرہ کے ڈائل بنانے میں استعمال ہوتا ہے؛ تکنیا ۔ (٤) (علم النجوم) ستاروں کی وہ حالت جب ان میں (۱۲۰) درجے کا فرق ہوتا ہے ۔ (٥) (قدیم یونانی) گیند کا ایک کھیل تین آدمیوں کے کھیلنے کا ۔ (٦) (نیز trigonon) مثلث بربط؛ ایک قسم کا ستار ۔ (۷) (ریاضیات) مثلث ۔

**Trigonal : (a)** (۱) سہ برجہ ۔(۲) مثلثی (علم ہندسہ)؛ مثلث شکل کا ۔ (۳) (نباتیات وحیوانیات) سہ پہلو؛ سہ کنار؛ جس کا افقی قطعہ مثلث ہو ۔

**Trigonally : (adv.)** سہ پہلو شکل میں ۔

**Trigone : (n) [L. 'trigonum'.]** (تشریح) تین ضلعوں والی شکل؛ پیشاب کی نلی کے قاعدے پر کا مثلثی رقبہ ۔

**Trigoneutic : (a)** (حشریات) سال میں بچوں کے تین جھول نکالنے والا ۔

**Trigono - : [Gr. 'Trigonos'.]** سابقہ بمعنی "تین ضلعوں والا"؛ تین گوشوں والا جیسے Trigononetry اور Trigo-nella وغیرہ ۔

**Trigonocerous : (a)** (حیوانیات) مثلث نما سینگوں والا ۔

**Trigonometer : (n)** (۱) علم مثلث کا ماہر۔(۲) (ریاضیات) مثلث پیما(آلہ)۔

**Trigonometric/-al : (a)** علم مثلث کا یا اس سے متعلق ۔

**Trigonometrical function : (n)** کسی زاویے یا تجریدی تعداد کا وہ تفاعل جو علم مثلث میں استعمال ہوتا ہے۔

**Trigonometrical ratio : (n)** مثلثاتی نسبت ۔

**Trigonometrical survey : (n)** کسی ملک یاخطےکی وہ پیمائش جو مثلثی تقسیم کی مدد سے کی جائے ۔

**Trigonometrically : (adv.)** علم مثلث کی رو سے؛ علم مثلث کے مطابق ۔

**Trigonometry : (n) [mod. L. 'trigonometria'.]** علم مثلث ؛ ریاضی کا وہ شعبہ جو مثلث کے ضلعوں اور زاویوں کی باہمی نسبت سے بحث کرتا ہے خصوصاً ان کے زاویوں کے خاص تفاعل سے یا عام زاویوں سے (جب، مم، تقاطع وغیرہ) اس طرح مثلثوں، زاویوں اور دوسرے تفاعل کا مطالعہ بھی شامل ہے ۔

**Trigonon : (n) [Gr. 'Trigonon'.]** (قدیم) ایک قدیم مثلث نما بربط ۔

**Trigonous : (a) [a. Gr.]** (نباتیات) تہ دھارا؛ تکونیہ ؛ سہ کنار؛ سہ پہلو ۔

**Trigram : (n) [Tri - + 'gramma'.]** (۱) تین حروف کا مجموعہ جو ایک آواز دے ۔ (۲) (ہند سہ) تین خطوں کا مجموعہ خصوصاً ایک سطح میں تین خطوط مستقیم سے بننے والی شکل جو ایک نقطے پر نہ ملیں ۔

**Trigrammatic/Trigrammic : (a)** تین حروف پر مشتمل ۔

**Trigrammatism : (n)** ثلاثیت ۔

**Trigraph : (n) [Gr. Tri + 'graph'.]** تین حروف کا مجموعہ جو ایک آواز کا حامل ہو جیسے ean فرانسیسی لفظ leeau ۔

**Trigyn : (n)** Trigynia جنس کا ایک پودا ۔

**Trigynia : (n) [Tri - + Gr. Gyn]** (نباتیات) پودوں کی ایک نوع جس میں تین بقچے ہوتے ہیں؛ سہ بقچہ پودا ۔

**Trigynian/Trigynious : (a)** سہ بقچہ پودوں سے متعلق ۔

**Trigynous : (a)** سہ بقچہ : جس میں تین بقچہ؛ گل ہوں : سہ بقچوی۔

**Trihedral/-Triedral : (a)** (ہندسہ ) سہ سطحی: جس میں تین سطحیں یا پہلو ہوں؛ مثلث نما ۔

**Trihedral : (n)** (ہندسہ) سہ سطحی شکل ۔

**Trihedral angle/-quoin : (n)** ایک ٹھوس زاویہ جو ایک نقطے پر ملنے والی تین سطحوں سے بنتا ہو ۔

**Trihedron : (n)** سہ سطحی مخروط؛ سہ سطحی مجسم ۔

**Trijugate : (a)** سہ جفتہ : سہ جوگا ۔

Trike : (n) Tricycl کا مخفف (بول چال) ۔۳۱۷

Trilabe : (n) سہ شاخی سنسی؛ جراحی کا ایک سہ شاخا اوزار پتھری وغیرہ نکالنے کا ۔

Trilabiate : (a) تین ہونٹوں والا؛ سہ لبہ ۔

Trilateral : (n) [L. 'trilaterus'.] مثلث ۔

Trilateral : (a) سہ پہلو؛ تین ضلعوں سے گھرا؛ سہ ضلعی؛ سہ طرفہ ۔

Trilaterally : (adv.) سہ ضلعی طور پر؛ سہ طرفہ طریقے سے۔

Trilateralness : (n) سہ ضلعی ہونا؛ سہ طرفگی ۔

Trilby : (n) (۱) (جمع) (عامیانہ) پنیر ۔(۲) ایک ناول کی ہیروئن کا نام ۔

Trilemma : (n) [after Dilemma.] تین میں سے ایک چننے کا اختیار؛ ایسی بحث جس میں تین شقوق ہوں؛ ایسی حالت جب کہ انسان تین مشکل صورتوں سے دوچار ہو جائے؛ تہری شکل ۔

Trilinear : (a) [Tri + L. 'linearis'.] جو تین خطوں سے بنا ہو؛ سہ خطی؛ سہ خطہ ۔

Trilinear co-ordinates : (n) منظم خطوط کا سلسلہ جو ایک سطح میں کسی نقطے کو اس کے فاصلوں سےمتعین سمتوں میں ناپے جاتے ہیں ۔

Triliteral : (a) [Tri + L. 'littera' +-Al.] سہ حرفی؛ ثلاثی ۔

Triliteral : (n) ثلاثی؛ سامی زبان میں اکثر مادوں میں تین حروف صحیح ہوتے ہیں۔

Triliteralism/Triliterality : (n) دیکھو Trigrammatism

Triliterally : (adv.) ثلاثی نوعیت کے لحاظ سے ۔

Triliteralness : (n) ثلاثی نوعیت ۔

Trilith/Trilithon : (n) [Tri + 'lithos'.] سنگ درہ؛ قدیم زمانے کی یادگار جس میں دو کھڑے پتھروں پر ایک بڑا پتھر رکھ کر در کی شکل بنا دیتے ہیں ۔

Trilithic : (a) سنگ درے کا ۔

Trill : (n) [Goes with 'trill'.] (۱) (موسیقی) کھنک؛ کھنکتی ہوئی آواز خصوصاً گٹکری ۔ (۲) وہ حرف جو کھنکتی ہوئی آوازسے ادا کیا جائے، مثلاً "r" ۔ (۳) (صوتیات) کسی حرف صحیح کا زبان کے تحرک سے تلفظ خصوصاً "r" کا نیز حرف صحیح جو اس طرح کھنکتی آواز سے ادا کیا جائے ۔

Trill : (v) [ME. 'trille'.] گھمانا؛ گردش میں لانا ۔

Trill : (v) [Perh. developed from prec.] (۱) (آنسو، پانی، چشمہ) ہلکے طور پر بہنا ۔(۲) اس طرح (پانی، آنسو کا چشمہ) بہانا ۔

Trill : (v) [It 'trillare'.] (۱) کھنکنا؛ کھنکتی ہوئی آواز پیدا کرنا ۔(۲) گٹکری بھرنا؛ گٹکری کے ساتھ گانا ۔ (۳) (کسی حرف صحیح خصوصاً 'r' کو) زبان کے تحرک سے ادا کرنا ۔

Trilling : (n) [Da., Sw. 'trilling'.] (۱) (کان کنی) تہرابلور(جس میں تین بلور ایک ساتھ جڑے ہوئے ہوں) ۔ (۲) تین جڑواں بچوں میں سے ہر بچہ ۔

Trilling laughter : (n) گٹکری دار قہقہہ ۔

Trillion : (n) [It. 'trillione'.] (۱) مہاسنکھ؛ ہزار سنکھ۔ (۲) دس کھرب؛ (امریکا) کروڑ ۔

Trillionth : (n) کروڑوں کھرب کا ایک حصہ ۔

Trillionth : (a) کروڑ کھربواں ۔

Trillium : (n) [mod. L.] (جنس) امریکی سوسن؛ تپتیا سوسن ۔

Trillo : (n) [It.] دیکھو Trill (n)

Trilobite : (n) [Tri - + lobe + - ite.] سہ فلقہ؛ ابتدائی دور حیات کا وہ جانور جس کا جسم تین حصوں میں منقسم ہوتا تھا ۔

Trilobitic : (a) سہ فلقی ۔

Trilogic/-al : (a) سہ المیہ، سہ مقالہ وغیرہ سے متعلق ۔

Trilogy : (n) [Tri - + logos.] (۱) (قدیم یونان) سہ المیہ؛ تین المیہ ڈرامے جو ایک سلسلے میں دکھائے جاتے تھے۔ (۲) سہ نثر، سہ نظم، سہ افسانہ، سہ مقالہ وغیرہ؛ نثر یا نظم کے تین مضامین جو ایک ہی موضوع پر ہوں اور ساتھ ساتھ شائع کئے جائیں ، (نیز مجازاً) تین متعلقہ مضامین کا مجموعہ ۔

Trim : (n) [f. Trim, v.] (۱) (تیاری یا درستی کی) حالت؛ قرینہ؛ ترتیب ۔ (۲) عمدہ حالت؛ عمدہ ترتیب ۔ (۳) (بحری) (تیاری کی) حالت ؛ درستی ۔ (٤) زینت؛ آرائش ۔ (٥) توازن ۔

Am in no trim for rough work : میری (صحت یا پوشاک وغیرہ کی) حالت موٹے کام کے لائق نہیں ہے ۔

In fighting trim : سامان حرب سے آراستہ؛ لڑائی کے لئے تیار (جہاز اور مجازاً شخص وغیرہ) ۔

In trim : درست حالت میں؛ با ترتیب خصوصاً جہاز کے بادبان وغیرہ ۔

Out of trim : خراب حالت میں ؛ بے ترتیب ؛ نامرتب ۔

The trim of the masts : (بحری) مستولوں کی ترتیب یا مناسب جگہ ۔

Trim : (a) [Hist. obsc.] منظم ؛ مرتب ؛ آراستہ پیراستہ ؛ تیار؛ مجہز؛ درست؛ مناسب؛ موزوں نیز خوب؛ حسین؛ پاکیزہ؛ صاف؛ ستھرا ۔

Trim : (v) [OE. 'trymian'.] (۱) سلیقے سے ترتیب دینا؛ سنوارنا؛ سجانا؛ صاف ستھرا بنانا؛ کاٹ چھانٹ کر درست کرنا (جھاڑی وغیرہ کو) ؛ تراش کر درست کرنا (داڑھی)؛ گل کترنا (چراغ وغیرہ کا) ۔ (۲) (Trim off/- away) چھانٹ دینا؛ چھیل دینا ؛ تراش دینا (بیکار یا بدنما اجزاء کو) ۔ (۳) (لباس وغیرہ) بنانا سنوارنا؛ بننا سنورنا؛ سج سجا کر تیار کرنا یا ہونا ۔ (٤) (کپڑے پریس، فیتہ وغیرہ) ٹانکنا؛ جھالر وغیرہ لگانا ۔ (٥) (بحری) (جہاز یا کشتی کا) بوجھ برابر کرنا؛ توازن درست کرنا (مال یا مسافروں کو ادھر اُدھر ہٹا کر) ۔ (٦) مستولوں یا بادبانوں وغیرہ کی ترتیب ہوا کے لحاظ سے بدلنا؛ نیز اسی لحاظ سے جہاز کا رخ بدلنا ۔ (۷) (کسی معاملے میں خصوصاً سیاست میں) دو اصولوں یا فریقوں کے بین بین رہنا ۔ (۸) (بول چال) جھاڑنا؛ آڑے ہاتھوں لینا؛ (معاوضے یا سودے میں) فائدے میں رہنا ۔ (۹) (عامیانہ) ٹھگنا؛ مونڈنا؛ دھوکے سے روپیہ وغیرہ وصول کرنا ۔ (۱۰) (نجاری) کسی لکڑی کے ٹکڑے کو خاص شکل میں لانا؛ رندہ کرنا ۔ (۱۱) توازن درست کرنا؛ برابر کرنا (وزن) ۔ (۱۲) مصلحت کے مطابق اپنے کو ڈھالنا؛ وقت کے تقاضے کا لحاظ رکھنا ۔ (۱۳) مخالف جماعتوں میں سرخرو رہنے کے لئے اپنے رویے کو بدلنا ۔

Trimellitic : (a) [Tri - + mellitic.] (کیمیا) ایک قسم کا ایسڈ ۔

Trimeran : (a) (حشریات) سہ مفصل داران ۔

Trimeran : (n) اس قسم کا حشرہ ۔

Trimerous : (a) [f. mod. L. 'trimerus' + - ous.] (۱) تین جوڑ کا؛ سہ پارہ : جب کہ پھولوں کے حصے یا پتوں کے سلسلے تین حلقوں میں ہوں؛ سہ عضوی ۔ (۲) (حشریات) تین حصوں والا؛ سہ مفصلی ۔

Trimesic : (a) (کیمیا) ایک تیزاب $C_6H_3(CO_2H)_3$ ۔

Trimester : (n) [F. 'trimestris'.] تین مہینوں کی مدت یا وقفہ ۔

Trimestrial : (a) [L. 'trimestris' + -Al.] تین مہینوں پر مشتمل یا تین مہینوں کا؛ ہر تین ماہ پر واقع ہونے والا ۔

Trimestrial : (n) سہ ماہی اشاعت ۔

Trimeter : (n) [Tri+Metre.] تین بحروں والی نظم یا مصرع اور جس میں چھ رکن ہوں ؛ بعض بحروں میں سہ رکنی نظم ۔

Trimeter : (a) چھ رکنی مصرع جس کے ہر رکن میں پہلا بول غیر تاکیدی اور دوسرا تاکیدی ہو ۔

Trimethyl : (n) [Tri -+ Methyl.] (کیمیا) ایک ایسی ترکیب جب کسی مرکب میں تین میتھل گروپ $(CH_3)$ موجود ہوں ۔

Trimethylic : (a) ایسے مرکب سے متعلق ۔

Trimetric(al) : (a) شش رکنی؛ چھ رکنی ۔

Trimly : (adv.) ترتیب سے؛ سلیقے سے؛ ستھرے طریقے سے ۔

Trimmer : (n) (۱) Trim کا اسم فاعل ۔ (۲) وہ شخص جو کپڑوں میں لیس وغیرہ ٹانکتا ہے ۔ (۳) وہ شخص جو سیاست وغیرہ میں دو اصول یافریقوں کے بین بین رہتا ہے؛ تھالی کا بیگن؛ ابن الوقت ۔ (٤) گل گیر؛ باغبان کی قینچی وغیرہ؛ کسی چیز کے چھانٹنے یا تراشنے کا آلہ ۔ (٥) وہ افقی لکڑی جو آتشدان وغیرہ میں کڑیوں کا

بوجھ سنبھالتی ھے؛ کڑی ٹیک ؛ پیرایندہ ۔ (٦) مال جہاز میں سامان ٹھیک سے رکھنے والا ۔ (٧) (ماہی گیری) مچھلی پکڑنے کے لئے کنارے کنارے دوڑنے والا ۔

Trimming : (n) (۱) Trim کا حاصل مصدر ۔ (۲) زینت؛ آرائش خصوصاً لباس میں لیس وغیرہ کا اضافہ ۔ (۳) (خصوصاً جمع میں) لوازمات (خصوصاً کھانے کی چیز کے) (٤) ابالی ھوئی ران کا گوشت مع لوازمات ۔ (٥) زجر و توبیخ ۔

Trimming : (n) (۱) Trim کا اسم فاعل (مختلف معنوں میں) ۔ (۲) آرائش کرنے والا؛ لوازمات آرائش؛ وسیلۂ آرائش ۔

Trimness : (n) خوش ترتیبی؛ آراستگی؛ ستھراپن ۔

Trimorph : (n) سہ شکلی شے؛ سہ روپ ۔

Trimorphic : (a) (۱) (کیمیا) سہ شکلی؛ سہ روپا؛ سہ شکلہ ۔ (۲) سہ شکل گلی؛ سہ شکلی؛ جو تین الگ الگ صورتوں میں موجود ھو ۔

Trimorphism : (n) (۱) (پودے ، حیوانات یا بلوری شے کی) تین مختلف شکلوں میں واقع سہ شکلی حالت؛ تین شکلوں کا ھونا ۔ (۲) (کیمیا) سہ شکلی قلماؤ؛ سہ شکلیت ۔ (۳) سہ شکلی (حیاتیات) ۔

Trimorphous : (a) دیکھو Trimorphic

Trimorphy : (n) (نباتیات) سہ شکل گلی ۔

Trimurti : (a) ترمورتی؛ مورتی تثلیث(برہما، وشنو، شیو)۔

Trimyaria : (n) (حیوانیات) سہ مقرّبہ داران ۔

Trimyarian : (a) (حیوانیات) سہ مقرّبہ دار ۔

Trinacrian : (a) [L. 'Trinacria'.] (۱) صقلیہ کا؛ صقلیہ کا رہنے والا؛ صقلیہ کے متعلق ۔ (۲) سہ نوکا؛ سہ شاخہ ۔

Trinakria : (n) (جغرافیہ) صقلیہ؛ سِسلی ۔

Trinal : (a) [L.'trinus'.] (۱) سہ گانہ؛ تہرا؛ سہ برابر؛ تین گنا؛ جس میں تین حصے یا اجزا ھوں ۔ (۲) (قواعد) تین کا عدد بتانے والا ۔

Trinary : (a) [Late L. 'trinarius'.] (۱) (شاذ) سہ گانہ؛ تہرا؛ تین کے مجموعے پر مشتمل ؛ ثلاثی ۔ (۲) (نباتیات) سہ جزء؛ سہ تانی ۔

Trindle : (n) [Early ME. trindel, a parallel form to trendle.] (۱) پہیا ؛ چکی ۔ (۲) (جلد سازی) دھات یا لکڑی کی چکیاں جن سے جلد سازی میں کام لیا جاتا ھے ۔

Trindle : (v) (۱) (قدیم یا مقامی بولی) (پہیے وغیرہ کو) گھمانا؛ لڑھکانا۔ (۲) گھومنا؛ چکر کاٹنا؛ لڑھکنا ۔

Trine : (a) [F. 'trin, trine'.] (۱) سہ گانہ؛ تہرا؛ جس میں تین اجزا یا حصے ھوں ۔ (۲) (علم النجوم) دوسرے ستارے سے ثلث دائرے یا ۱۲۰ درجے کا بُعد رکھنے والا ۔

Trine : (n) (علم النجوم) دو ستاروں میں ثلث دائرے یا ۱۲۰ درجے کا بُعد : Trine as person or in version تہرا چھینٹا پانی ۔

Trine : (v) (شاذ) سہ تانی حالت میں رکھنا؛ تہرا بنانا ۔

Tringle : (n) [F.] (۱) پردا لٹکانے کا ڈنڈا ۔ (۲) مسہری کا ڈنڈا ۔ (۳) (تعمیرات) (کارنس وغیرہ کی آرائش میں) چھوٹا سا مربع ۔ (٤) (گولہ اندازی) پچھلی روک؛ وہ سلاخ یا تختہ جو توپ کے پیچھے اس کے دھکے کو روکنے کے لئے لگا دیتے ہیں ۔

Trinidado : (n) [Sp.] ترینیداد کا ایک قسم کا تمباکو ۔

Trinitarian : (a) [L. 'trinitarius' + - An.] (۱)ثالوث سے متعلق ۔ (۲) تثلیث کے عقیدے کا حامل؛ توحید فی التثلیث کا معتقد ۔ (۳) سہ گانہ؛ تثلیثی ۔

Trinitarian : (n) معتقد ثالوث؛ تثلیثیث کا پیرو ۔

Trinitarianism : (n) تثلیثی عقیدہ ۔

Trinitrate : (n) [Tri + Nitrate.] (کیمیا)نائٹرکسایسڈ ($HNO_3$) کےتین سالموں سے بننے والا ایک مرکب جس میں ہائیڈروجن کے تین جوہر کے بدلے کوئی سہ گرفتہ عنصر یا اصلیہ ھوتا ھے ۔

Trinitrin : (n) دیکھو Nitroglycerine

Trinitro-: [Tri - + Nitro.] ایک سابقہ بمعنی تین نائٹرو گروپ $NO_2$ رکھنے والا جو براہ راست کاربن کے جوہر سے مل جاتے ہیں ۔

Trinitro-phenol : (n) ایک قسم کا ایسڈ ۔

Trinitro-toluene : (n) [abbrev. trotyl, and T.N.T.] بہت قوی پھٹنے والا مادہ جو جنگ عظیم میں استعمال ہوتا تھا۔

Trinity : (n) [OFr. 'trinite-' L. 'trinitate'.] (۱) تثلیث؛ تین ہونا؛ سہ گانگی۔ (۲) تین کا مجموعہ۔ (۳) (فنون لطیفہ میں) تمثیل (symbol) جو تثلیث کو ظاہر کرتی ہو۔ (٤) پائپ صاف کرنے کا آلہ جس میں تین تہیں ہوتی ہیں۔

The trinity : باپ بیٹے روح القدس کا ذات باری میں متحد ہونا؛ توحید فی التثلیث۔

Trinity House : (n) ایک انجمن جو ناخداؤں کو لیسنس دیتی ہے اور سمندر میں رہنما منارتعمیر کراتی ہے۔

Trinity ring : (n) قدیم زمانے کی کانسے کی انگوٹھیاں جن پر تین پھول بنے ہوتے ہیں اور یہ آئرستان میں پائی جاتی ہیں۔

Trinity Sunday : (n) ایسٹر کے چودھویں دن کا اتوار۔

Trinity term : (n) میقات؛ زمانہء تعلیم مدارس یا عدالت کا۔

Trinket : (n) [Origin obsc.] (۱) زیور کی قسم میں سے کوئی کم قیمت یا چھوٹی چیز۔ (۲) کوئی چھوٹی سی پر تکلف چیز۔

Trinketry : (n) چھوٹے موٹے زیور؛ ٹوم چھیلا؛ آرائشی سازو سامان۔

Trinkety : (a) (۱) نقلی جواہر سے متعلق۔ (۲) غیر اہم؛ بے قیمت؛ معمولی۔

Trinomial : (a) [Formed with Tri-after Binial.] (۱) سہ اسمی؛ تین ناموں والا؛ تین ناموں سے عبارت۔ (۲) (ریاضیات) سہ رقمی جملہ۔ (۳) (تاریخ طبیعی) سہ اسمہ؛ سہ نامی؛ ایسا نام جس میں تین اجزا ہوں یعنی جنس، نوع اور نوع فرعی۔

Trinomial : (n) (۱) ایسا جملہ جس میں تین رقمیں ہوں جو + یا - سے مربوط ہوں۔ (۲) (تاریخ طبیعی) نوع فرعی یا قسم کا نام جو تین اصطلاحوں سے عبارت ہو (جنس، نوع اورنوع فرعی کا نام)۔

Trio : (n) [It.] (۱) (موسیقی) تین مختلف آوازوں میں گانے یا تین باجوں پر بجانے کا راگ؛ سہ سنگیت؛ سہ انترہ (راگ)۔ (۲) تین گانے یا بجانے والوں کا طائفہ یا چوکی۔ (۳) مارچ، منونٹ وغیرہ کا دوسرا حصہ۔ (٤) تین آدمیوں کی ٹولی؛ ٹکڑی۔ (٥) تاش کے کھیل (Piquet) تین تصویروں کا مجموعہ؛ تکڈم۔

Triobol/Triobolus : (n) [Tri - + 'obolos'.] ایک یونانی سکہ جس کی قیمت تین روبل کے برابر ہوتی تھی یا آدھے "دراکما" کے برابر۔

Trioctile : (n) [Tri - + L. 'octo'.] زمین سے دو ستاروں کا مقام جب کہ ان کا باہمی فاصلہ ۱۳۵ درجے کا ہو۔

Triode : (n) (لاسلکی) سہ برقیری والو؛ سہ برقیرہ؛ سہ قطبی جس میں تین برقی قطب ہوں۔

Triode valve : (n) سہ برقیری وَالوَ۔

Trioecia : (n) [Gr. Tri - + 'oiko'.] (نباتیات) ایسے پودوں کی قسم جن میں نر، مادہ اور مخنث پھول ہو۔

Trioecious/Trioicous : (a) اس قسم سے متعلق؛ سہ جدا گانہ۔

Triolet : (n) [- F., dim. of 'trio'.] (عروض) ثرایولیٹ؛ آٹھ مصرعوں کی نظم جس میں پہلے مصرعے کی تکرار چوتھے اور ساتویں مصرعے میں اور پانچواں اس کا ہم قافیہ ہوتا ہے، اسی طرح دوسرے کی تکرار آٹھویں میں اورچھٹاہم قافیہ ہوتا ہے۔

Trional : (n) [Tri -+- onal of 'snephonal'.] ٹریونال؛ ایک خواب آور اور مخدر (سُن) کر دینے والی دوا۔

Triones : (n) بنات النعش؛ سپت رشی۔

Trionyx/Trionychida : (n) [Tri - + 'ony'.] سہ پنجہ سنگ پشت۔

Trioxide : (n) [Tri - + oxide.] کسی عنصر یا اصلیہ اور آکسیجن کے تین جوہر والا ایک مرکب۔

Trip : (n) [f. Trip, v.] (۱) سفر (خشکی یا سمندر کا)؛ مختصرتفریحی سفر؛ سیر (خشکی یا سمندر کی)۔ (۲) قدم جو تیزی اور نزاکت سے اٹھایا جائے۔ (۳) ٹھوکر؛ لغزش۔ (٤) ٹھوکر کھانا؛ اڑنگا لگانا۔ (٥) غلطی؛ قصور؛ خطا؛ غلط اقدام؛ لغزش زبان؛ لغزش کلام۔ (٦) (کشتی یا جہاز کی) ایک پھیرے میں پکڑی ہوئی مچھلیاں۔

**Round trip :** چکر؛ جانا اور واپس آنا ۔

**Trip : (n) [Etym. obsc.]** جھنڈ (بکریوں، بھیڑوں یا خرگوش وغیرہ کا)۔

**Trip : (v) [OFr. 'treper'.]** (۱) تیزی اور نزاکت سے چلنا یا ناچنا؛ سبک رفتاری سے چلنا؛ اچھلنا کودنا؛ چھلانگ مارنا ۔ (۲) (شعر وغیرہ میں) روانی ہونا؛ رواں ہونا ۔ (۳) (کسی مقام کی) سیر کو جانا؛ سفر کرنا؛ سیاحت کرنا ۔ (٤) ٹھوکر کھانا ۔ (٥) غلطی کرنا؛ لغزش کرنا؛ خطا کرنا؛ لڑکھڑا جانا؛ لغزش کھانا؛ لغزش دینا ۔ (٦) اڑنگا لگانا؛ ٹانگ مار کر گرانا؛ کسی چیز کا سامنے آجانا (اور اس سے کسی شخص کا ٹھوکر کھانا) ۔ (۷) کسی کی غلطی پکڑنا ۔ (۸) (جہاز رانی) رسے وغیرہ سے لنگر کو جنبش دینا؛ لنگر کھینچنا ۔ (۹) (جہاز رانی) بلی وغیرہ کو) گرانا (یعنی عمودی حالت سے افقی حالت میں لانا)؛ ایک طرف سے جھکنا دوسری طرف سے اٹھنا ۔ (۱۰) (مشین کسی حصے کو) کھٹکا دبا کر کھول دینا؛ چلا دینا ۔ (۱۱) رہا کرنا ۔ (۱۲) ماہی گیری کرنا ۔ (۱۳) مانع ہونا؛ مسدود کرنا ۔ (۱٤) بولنے میں لڑ کھڑانا یا تتلانا؛ بولنے میں پس و پیش کرنا؛ ہچکچانا ۔

**Trip-hammer : (n)** گھن : مُدھان ۔

**Trip-madam : (n)** دیکھو Prick-madam

**Tripartite : (a) [L. 'tripartitus.']** (۱) سہ حصہ؛ جو تین حصوں میں تقسیم ہو ۔ (۲) (نباتیات) سہ درزہ (پتی)؛ جو قریب قریب ڈنٹھل تک تین حصوں میں تقسیم ہو ۔ (۳) سہ طرفہ؛ جو تین فریقوں کے درمیان ہو ۔

**Tripartitely : (adv.)** تین حصوں میں؛ تین فریقوں میں ۔

**Tripartition : (n) [L. 'tripartitus'.]** تین حصوں میں تقسیم (کی ہوئی کوئی چیز) ۔

**Tripe : (n) [OFr. 'tripe'.]** (۱) شکمبہ؛ اوجھڑی؛ بیل وغیرہ کے معدے کا وہ حصہ جو پکا کر کھاتے ہیں ۔ (۲) (جمع، سوقیانہ) آنتیں؛پیٹ ۔ (۳) (عامیانہ) نکمی چیز؛ مہمل چیز؛ بیکار چیز ۔ (٤) (کرکٹ) گھٹیا گیند (جس کا کھیلنا سہل ہو) ۔

**Plain tripe :** شکمِ اول یا جگالی کرنے والے جانوروں کا پہلا معدہ ۔

**Honeycomb tripe :** شکم دوم یا جگالی کرنے والے جانوروں کا دوسرا معدہ ۔

**Tripe de roche : (n) [Fr.]** ایک تلخ چیز جو کائی کی قسم کے نباتات سے نکلتی ہے اور شکاری وغیرہ ضرورت کے وقت غذا کے طور پر استعمال کرتے ہیں جو کسی قدر مقوی ہوتی ہے، مگر تلخ اور اسہال آور ہے ۔

**Tripe man : (n)** اوجھڑی بیچنے والا ۔

**Tripery : (n)** اوجھڑی کی دکان ۔

**Tripetaloid : (a)** سہ گلبرگ؛ سہ پرا ۔

**Tripetalous : (a) [Tri - + L. petalum+ - ous.]** (نباتیات) سہ پنکھڑیاں ؛ سہ برگہ؛ سہ گلبرگہ ۔

**Triphane : (n) [Fr.]** دیکھو Spodumene

**Triphthong : (n) [Fr. Triphtongue'.]** (۱) تین حروف صدا دار جن سے ایک ہجا تشکیل پائے (جیسے fire اور Sour جو بطور faeer اور Saoer ادا کئے جاتے ہیں) ۔ (۲) ایک بول میں تین حروف علت کی صدا ہے ۔

**Triphthongal : (a)** ایک بول میں تین حروف علت کی صدا سے متعلق ۔

**Triplane : (n)** سہ تختہ طیارہ (جس کے نیچے مضبوطی کے لئے تختے لگائے گئے ہوں) ۔

**Triple : (n) [Sb. use of next.]** (۱) سہ گونہ مقدار، جمع یا عدد ۔ (۲) جادو بتی جس میں تین بصری ٹیوب ایک ہی میں لگے ہوں ۔ (۳) (موسیقی) سہ ضربی آہنگ؛ سہ ضربی گام ۔

**Triple : (a) [L. 'triplus'.]** تہرا؛ سہ گونہ؛ ثلاثی؛ تین حصوں کا ۔

**Triple : (adv.)** تین مساوی طور پر، سہ گونہ طریقے سے ۔

**Triple : (v) [med. L. 'triplare'.]** (۱) سہ گونہ ہو جانا؛ تہرا ہو جانا؛ سہ گونہ کرنا؛ تین سے ضرب دینا ۔ (۲) تگنا ہونا ۔ (۳) (میکانیات) (انجن کے بیان میں) بھاپ کو تگنا کر دینا ۔

**Triple Alliance : (n)** (۱) اتحادثلاثہ ۔ (۲) وہ اتحادجوانگلستان، سوئیڈن اور نشیبستان (Netherlands) میں سنہ ۱٦۸۸ء میں لوئی چہاردہم کے خلاف ہوا

تھا ۔ (۳) جو فرانس، برطانیہ اور نشیبستان میں سنہ ۱۷۱۷ء میں ہسپانیہ کے خلاف ہوا تھا ۔ (٤) جو جرمنی، آسٹریا اور اٹلی میں سنہ ۱۸۸۲ء میں روس اور فرانس کے خلاف ہوا تھا ۔ (۵) جو ریل ، کان کنی اور بار برداری کے مزدوروں میں سنہ ۱۹۲۱ء تک رہا ۔

**Triple crown : (n)** کلاہ پاپائی؛ پاپائے روم کا تاج ۔

**Triple entente : (n)** اتحاد ثلاثہ (انگلستان، روس اور فرانس کے درمیان) ۔

**Triple expansion : (n)** بھاپ کی مقدار میں اضافہ ۔

**Triple expansion engine : (n)** سہ مدی انجن ۔

**Triple-headed : (a)** سہ سرا ۔

**Triple line/-plane : (n)** (ہندسہ) تین خطوط یا سطوح کے اتحاد سے بننے والا خط یا سطح ۔

**Triple-nerved : (a)** سہ عصبی ۔

**Triple point : (n)** (ہندسہ) خط منحنی کی تین شاخوں کا مشترک نقطہ؛ نقطہء ثلاثی ۔

**Triple-ratio : (n)** ۳ : ۱ کا تناسب ۔

**Triple-rhythm : (n)** (موسیقی) سہ گونہ آہنگ جس میں ایک بھاری اور دو ہلکے آہنگ ہوں ۔

**Triple-salt : (n)** (کیمیا) نمک جس کی تین مختلف اساس ہوں ۔

**Triple-screw : (n)** جس میں تین پیچ ہوں ۔

**Triple-star : (n)** نجوم ثلاثی ۔

**Triple-time : (n)** (موسیقی) تہری تال ۔

**Triple-tree : (n)** دار؛ پھانسی کا چوکھٹا ۔

**Triplet : (n) [after Doublet.]** (۱) تین چیزوں کا مجموعہ ؛ تین ۔ (۲) تکڑی ہم قافیہ مصرعے؛ ہم قافیہ مثلث ۔ (۳) (موسیقی) تین سُر جو دو سُروں کی تال پر بجائے یا گائے جائیں ۔ (٤) (بول چال) تین جڑواں بچوں میں سے کوئی بچہ ۔ (۵) (بحری) رسے اور لنگر کے حلقے کے درمیان زنجیر کی تین کڑیاں ۔ (٦) (تعمیرات) تین روشنیوں کی کھڑکی ۔

**Triplex : (a) [a. L.]** (۱) (موسیقی) تہری تال ۔ (۲) (موسیقی) تحریر نغمہ جو تین حصوں میں منقسم ہو ۔ (۳) سہ تہ؛ تین پرتوں کا موٹرکار کا شیشہ جس کی دو تہوں کے بیچ میں سیلولائیڈ کی تہ مضبوطی کے لئے دیتے ہیں ۔

**Triplicate : (a) [L. 'triplicatus, triplicare'.]** تہرا؛ خصوصاً جس کےتین نسخے ہوں؛ تین مساوی نسخوں کا حامل ۔

**Triplicate : (n)** تین نسخوں میں سے ایک؛ تین نسخوں میں ہونا ۔

**Triplicate : (v) [L. 'triplicat-'.]** (۱) تین سے ضرب کرنا؛ تین گونہ اضافہ کرنا ؛ تگنا کرنا ؛ تہرا کرنا ۔ (۲) تین نسخوں میں مہیا کرنا یا تین نسخے تیار کرنا ۔

**Triplice : (n) [It. 'triple'.]** اتحاد ثلاثہ جو روس اور فرانس کے خلاف جرمنی، آسٹریا اور اٹلی میں ہوا تھا ۔ (سنہ ۱۸۸۲ء اور سنہ۱۸۸۳ء کے درمیان) ۔

**Triplicity : (n) [late L. 'triplicitatem'.]** (۱) (ریاضیات) سہ چندی؛ تثلیث ۔ (۲) تہرا ہونا؛ سہ گانگی؛ سہ برابری ۔ (۳) تین چیزوں کا مجموعہ ۔ (٤) (علم النجوم) راس چکر میں تین تین راسوں کے چار مجموعوں میں سے کوئی مجموعہ؛ سہ بُرج ۔

**Triplicostate : (n)** (حیوانیات) ثلاثی ضلعی ۔

**Triplinerved : (n)** (نباتیات) سہ رگہ ۔

**Triplite : (n) [G. 'triplit'.]** (معدنیات) لوہے اور میگنیز کا فاسفیٹ ۔

**Triplo-/Tripl- :** جزو ترکیبی بمعنی"تین گنا" ؛ "سہ گنا" ۔

**Triploblastic : (a)** (حیاتیات) سہ تہی نہوضی؛ سہ نہوضی ۔

**Triploblastica : (n)** سہ نہوضی جانور ۔

**Triplocaulessent : (a)** (نباتیات) ساق درساق دار ۔

**Triploid : (a)** (بلور) سہ لونیوی ۔

**Tripod : (n) [L. 'tripus'.]** (۱) (یونان اور روم قدیم) تین پاؤں والی گاڑی؛ سہ پایہ دیگ یا برتن ۔ (۲) ڈیلفی کا دارالاستخارہ (جہاں بیٹھ کر پجارن غیب کی باتیں بتایا کرتی تھی) ؛ دارالاستخارہ کی

Trippant : (a) [OFr.] (نقابت) (بارہ سنگھا) تین پاؤں پربائیں جانب چلتے ہوئے اور اگلا پاؤں اٹھائے ہوئے ۔

Tripper : (n) (۱) سیاح؛ مسافر؛ ٹورسٹ ۔(۲) تیز قدم چلنے والا؛ رقص کرنے والا۔ (۳) سفر پر جانے والا؛ سیر سپاٹا کرنے والا ۔

Trippery : (a) سیاحی سے متعلق ۔

Tripping : (n) سیاحی ؛ مٹرگشتی ؛ سیر سپاٹا ؛ سیر و سیاحت۔

Tripping : (a) (۱) تیز؛ پھرتیلا؛ چست و چالاک ۔(۲) گرتا ہوا؛ ٹھوکر کھایا ہوا؛ غلطی کرنے والا؛ گناہگار؛ قصوروار؛ خطا کار۔ (۳) (نقابت) (بارہ سنگھا) تین پاؤں پر بائیں جانب چلتے ہوئے اگلا پاؤں اٹھائےہوئے ۔

Tripping-line : (n) (جہاز رانی) ہلکا نشان جو سہارے کی بلی جھکانے کے لئے بناتے ہیں ۔

Trippingly : (adv.) (۱) تیزی سے؛ پھرتیلے پن کے ساتھ۔ (۲) گناہ کرتے ہوئے؛ خطا کاری کے ساتھ ؛ قصور کے طور پر ۔

Trippist : (n) مسافر؛ جہانگرد؛ سیاح ۔

Tripsis : (n) (۱) (طب) مالش ۔(۲) (کیمیا) سفوف سازی ۔

Tripterous : (a) (حیوانیات) سہ پرا؛ سہ جناحہ؛ تین پروں والا؛ تین ڈینوں والا ۔

Triptote : (n) [L. 'triptota'.] اسم (یا دوسرا حرف) جو تین حالتوں میں استعمال ہو ۔

Triptote : (a) تین حالتوں والا ۔

Triptreaty : (n) (قانون) سہ طرفہ عہد نامہ ۔

Triptych : (n) [f. TRI - after Diptych.] (۱) (فوٹوگرافی، آرٹ) سہ لوحی تصویر ؛ سہ عکسی تصویر ۔ (۲) قلمی یا عکسی تصویر؛ کندہ کاری کی تصویر جو تین جڑی ہوئی لمبوتری تختیوں پر بنی ہو ۔ (۳) ایک سلسلے کی تین تصویریں جو جڑی ہوئی تختیوں پر ہوں؛ سہ تصویر ۔ (٤) تین جڑی ہوئیں تختیاں (لکھنے کی)؛ سہ تختی۔

Tripudiant : (a) ناچنے والا؛ باغ باغ ہونے والا؛ خوشی سے اترانے والا۔

نشست ۔(۳) تپائی ؛ تین پائے کی میز، اسٹول وغیرہ ۔(٤) (کیمرے وغیرہ کی) تپائی؛ سہ پایہ کیمرا ۔ (٥) کسی چیز کا سہ پایہ سہارا خصوصاً فریم یا اسٹینڈ جو تین پائے پر ہو ۔ (٦) سہ رکنی چیز ۔

Tripod/-al : (a) تین پائے والا؛ سہ پائی؛ تپائی کی شکل کا؛ سہ رکنی؛ (تشریح) تین شعاعوں والا؛ تین عمل والا ۔

Tripodial : (a) دیکھو Tripod

Tripodian : (a) دیکھو Tripod

Tripodism : (n) سہ پائیگی ۔

Tripointed : (a) سہ نقطی؛ تین نوک والا ۔

Tripolar : (a) (حیوانیات) سہ قطبہ ۔

Tripoli : (n) [Fr. f. 'Tripoli'.] (جغرافیہ) طرابلس؛ شہر طرابلس۔

Tripoli/Tripolite : (n) (معدنیات) طرابلس پتھر؛ سنگ جلا ؛ ایک قسم کا چونے کا کنکر جو دھات صاف کرنے کے کام آتا ھے ۔

Tripoline : (a) سنگِ جلا سے متعلق یا سنگ جلا کا ۔

Tripos : (n) [alteration of L. 'tripus'.] (۱) (کیمبرج یونیورسٹی)امتیازی سند کاامتحان؛ امتیازی بی ۔اے ؛ (تعمیرات) ٹرائپوس ۔(۲) امتحان کے کامیاب امیدواروں کی فہرست ۔ (۳) مزاحیہ نظم کا مجموعہ ۔(٤) ریاضی میں بی ۔اے کی ڈگری، سند (کیمبرج یونیورسٹی)۔

Tripos list : (n) امتحان کے کامیاب امیدواروں کی فہرست (ٹرائپوس کی)۔

Tripos paper : (n) ٹرائپوس امتحان کا کوئی پرچہ (سوالات امتحان)۔

Tripos speech : (n) مزاحیہ یاطنزیہ تقریر (جو ٹرائپوس کے ذریعے ہو)۔

Tripos verses : (n) مزاحیہ نظمیں ۔

Tripot : (n) قمار خانہ ۔

Tripudiary : (a) [L. 'tripudium'.] (۱) (شاذ) (روم قدیم) پرندوں کے طور طریقے سے الہام گوئی کرنے والا۔ (۲) رقص سہ گامی سے متعلق۔

Tripudiate : (v) [L. 'tripudiat'.] (۱) (خوشی میں) رقص کرنا؛ سرور میں ناچنا؛ باغ باغ ہو جانا؛ پھولے نہ سمانا۔ (۲) خوشی میں اچھلنا؛ کودنا (کسی چیز کے لئے) حقارت میں یا کامیابی کی حالت میں ناچنے لگنا (خوشی میں فخر وغیرہ سے)۔

Tripudiation : (n) رقص و سرود؛ فخر و مباہات؛ خوشی سے پھولے نہ سمانا۔

Tripus : (n) (حیوانیات) عظم دیثبری؛ تپائیہ۔

Triquetra : (n) [L. fem. of 'triquetrus'.] ایک زیور جس میں قوس گندھے ہوئے ہوتے ہیں؛ مثلثی زیور۔

Triquetral : (a) [f. L. 'triquetrus + - AL.] (۱) تکون؛ مثلث؛ سہ سطحی؛ جس میں تین سطحیں ہوں۔ (۲) دیکھو Triquetrous۔

Triquetrous : (a) [f. L. 'triquetrus'.] (۱) تکون؛ مثلث؛ سہ سطحی؛ جس میں تین سطحیں ہوں؛ تکونیہ۔ (۲) سہ گوشہ؛ سہ کنار (درخت کا تنا)؛ جس کے تین کونے یا کنارے ہوں۔ (۳) (ہند سہ) سہ حادہ زاویائی؛ (نباتیات) تِدھارا؛ تکونیہ۔

Triquetrum : (n) (تشریح) درمی ہڈی۔

Triquinate : (a) سہ پنجہ۔

Triradial/Triradiate : (a) (حیوانیات) سہ کِرنہ۔

Trireme : (n) [f. L. 'triremis'.] (قدیم یونانی) جنگی جہاز جس میں چپوؤں کی تین قطاریں ہوتی تھیں؛ سہ قطاری کشتی۔

Trireme : (a) (بحری) سہ طبقہ (جہاز)۔

Trisagion/Trisagium : (n) [Gr.] یونانیوں اور قدیم مشرقی اقوام کی ایک مناجات۔

Trisect : (v) (ہندسہ) تین برابر حصوں میں تقسیم کرنا؛ تثلیث کرنا۔

Trisected : (a) (نباتیات) سہ پارہ؛ سہ حصوی؛ تین حصوں والا۔

Trisection : (n) (ہندسہ) عمل تثلیث؛ تین برابر حصوں میں تقسیم کرنا۔

Trisector : (n) (ہندسہ) خط تثلیث؛ مثلث۔

Trisepalous : (a) (نباتیات) سہ پھول پتیا؛ سہ کاسہ؛ سہ سنبلہ۔

Triseptate : (a) (نباتیات) سہ فواصل دار؛ سہ فصلہ۔

Triserial : (a) (نباتیات) سہ قطارہ۔

Trisetum : (a) سہ خارہ۔

Triskele : (n) [Gr. 'tri + skelos'.] سہ پائی شکل جس میں ایک مرکز سے شعاع نکلتی ہے۔

Trismus : (n) [mod. L.] (مرضیات) کُزازفکی؛ ایک مرض جس میں عضلات کے اکڑ جانے سے جبڑا بیٹھ جاتا ہے؛ منہ کا بند ہو جانا؛ دندیاں پڑجانا؛ فک بستگی۔

Trisoctahedron : (n) [Gr.] (بلور و ہندسہ) چوبیس سطحی مجسمہ؛ ٢٤ (چوبیس) وجہی کثیر الاضلاع۔

Trisomic : (a) (بلور) سہ مورثہ؛ سہ جسمہ۔

Trispermous : (a) (نباتیات) سہ تخمہ۔

Trispermum : (n) (طب) سہ تخمی پُلٹس۔

Trisplanchnic : (a) (تشریح) سہ احشائی۔

Trisporic : (a) (نباتیات) سہ بذروی۔

Tristachys : (n) (نباتیات) سہ سنبل۔

Tristesse : (n) [OFr. 'tristesce'.] حزن؛ اندوہ؛ غم گیتی؛ رنجیدگی؛ رنج؛ ملال۔

Tristetrahedron : (n) وہ بلور جو ١٢ سطحی مثلث ہو۔

Tristful : (a) (شاذ) غم گین؛ محزون؛ دلگیر؛ اداس؛ مغموم؛ ملول۔

Tristfullness : (n) اداسی؛ غمگینی؛ حزن؛ ملال۔

Tristfully : (adv.) اداسی سے؛ غمگینی سے؛ مغموم حالت میں؛ حزن و ملال کے طور پر۔

Tristich : (n) [after Distich.] (عروض) تین مصرعوں کا بند؛ تین مصرعوں کے مجموعے کی نظم ۔

Tristichous : (a) (۱) (نباتیات) سہ منزلہ؛ سہ قطاری ۔ (۲) (حیوانیات) سہ قطارہ ۔

Tristigmatic : (a) (نباتیات) سہ بقچوی؛ سہ مادگی ۔

Tristis : (n) ماند ۔

Tristylous : (a) (۱) (نباتیات) سہ گردنہ؛ سہ خامہ ۔ (۲) (تعمیرات) سہ ستونی؛ سہ پایہ ۔ (۳) تین طرز کا ۔

Trisul/Trisula : (n) [Skr. 'trisula'.] (۱) ترشول؛ تین نوک کا نیزہ یا بھالا ۔ (۲) شیو جی کا ہتھیار ۔

Trisulcate : (a) (۱) (نباتیات) سہ جھریا؛ سہ میزانیہ؛ سہ دندانہ ۔ (۲) (حیوانیات) سہ انگشتیا: سہ نوکہ ۔ (۳) (حیوانیات) سہ سُمہ ۔

Trisyllabic/-al : (a) [Fr. 'trissyllabique'.] سہ ہجائی: تین ہجا والا؛ تین بول کا ۔

Trisyllabically : (adv.) تین بول کے الفاظ میں؛ تین ہجا کے طور پر ۔

Trisyllabism : (n) کلمہ٭ سہ ہجائی؛ ترکیب سہ ہجائی؛ ثلاثی ۔

Trisyllabity : (n) دیکھو Trisyllabism

Trisyllable : (n) کلمہ٭ سہ ہجائی؛ تین بول کا لفظ ۔

Trisyllable : (a) سہ ہجائی ۔

Tritagonist : (n) [Gr. 'tritagonistes'.] یونانی ناٹکوں میں تیسرا ایکٹر ۔

Tritanopia : (n) (طب) بنفشی رنگ کوری ۔

Trite : (a) [L. 'tritus'.] (۱) کہنہ؛ بوسیدہ؛ مبتذل ۔ (۲) پیش پا افتادہ؛ معمولی؛ فرسودہ (فقرہ، خیال، مقولہ وغیرہ) : پامال (مضامین) ۔ (۳) گھسا ہوا؛ (سڑک و راستہ) کہنہ ۔

Tritely : (adv.) فرسودہ طریقے سے؛ معمولی طور پر ؛ بوسیدہ حالت میں ۔

Triteness : (n) بوسیدگی؛ کہنگی؛ فرسودگی؛ معمولی ہونا ۔

Triternate : (a) (نباتیات) سہ رکنی مکرر؛ سہ ثلاثی ۔

Tritheism : (n) (دینیات) تثلیث (عقیدہ) ؛ سہ الٰہیت؛ سہ خدائی؛ تین خدا کا عقیدہ ۔

Tritheist : (n) (دینیات) معتقد تثلیث؛ تثلیث کا قائل؛ سہ خدا پرست ؛ تثلیث پرست؛ تین خدا کا ماننے والا ۔

Tritheistic/-al : (a) تثلیثی؛ عقیدہ٭ تثلیث کا یا اس سے متعلق ۔

Tritheite : (n) دیکھو Tritheist

Trithing/Thrithing : (n) [Late OE. 'thriding'.] دیکھو Riding (n)

Trithionic : (a) (کیمیا) سہ کبریتہ ۔

Trithionic acid : (n) سہ کبریتی تیزاب ۔

Tritibial : (a) (حیوانیات) سہ ساقوی؛ سہ مقوی ۔

Tritical : (a) [f. Trite. (a)] دیکھو Trite

Tritically : (adv.) دیکھو Tritely

Triticalness : (n) دیکھو Triteness

Triticin : (n) [L. 'triticum'.] کاربوہائیڈریٹ جو Couch-grass کی جڑ سے حاصل ہوتا ہے ۔

Triticism : (n) عبارت مبتذل و کہنہ ۔

Triticum : (n) (نباتیات) جنس گندم ۔

Triticum sativus : (n) گندم؛ گیہوں ۔

Tritium : (n) (کیمیا) ٹریشیم؛ ثلاثی ہائیڈروجن ۔

Trito - : جزو ترکیبی بمعنی "تیسرا"؛ "سوم" ۔

Tritoblast : (n) (حیوانیات) ثلاث نہوضی؛ سوم نہوض ۔

Tritocerebrum : (n) سوم حلقہ٭ سر؛ سوم دماغ؛ حشرات مغز کی تیسری قسم ۔

Tritoma : (n) (نباتیات) افریقی سوسن؛ نفوضیا؛ سہ شگافہ پھول ۔

Triton : (n) [L. 'triton'.] (۱) (یونانی دیومالا) ٹرائٹن؛ سمندر کا ایک چھوٹا دیوتا جس کا باپ پوسائیڈن اور ماں ایمفی ٹرائٹ (Amphitrite) تھی؛ ساگر دیوتا ۔ (۲) سمندر کے چھوٹے دیوتاؤں میں سے کوئی دیوتا جس کی دم مچھلی کی سی ہوتی ہے اور ہاتھ میں گھونگے کا بگل ہوتا ہے ۔ (۳) (حیوانیات) آبی چھپکلی ۔ (٤) گھونگے اور سمندری (کیڑے) کی ایک قسم؛ سنکھی گھونگا ۔

Triton of or among the minnows : (n) دیکھو Minnow

Tritone : (n) (موسیقی) سہ سرا بُعد؛ فاصلہٴ سہ آہنگ ۔

Tritor : (n) (حیوانیات) ماضغہ؛ ماضغہ دندان ۔

Tritorium : (n) (طبیعیات) فارق المائعات ۔

Tritorum : (n) بیضہ کا تیسرا مرحلہ ۔

Tritozooid : (n) ثلث حوین؛ تیسرے درجے کا خلیہ ۔

Tritubercular : (a) سہ شرفی (دانت)؛ سہ بصیلی؛ سہ دندانہ والا ۔

Triturable : (a) (۱) جو باریک پیسا جاسکے ۔ (۲) چبانے کے قابل ۔

Triturate : (v) (۱) پیس کر باریک کر دینا؛ پیسنا ؛ سفوف کرنا؛ باریک یا مہین کرنا ۔ (۲) خوب ؛ اچھی طرح جمانا ۔ (۳) چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرنا؛ پرزے پرزے کرنا؛ چھوٹے چھوٹے حصے کر دینا ۔

Trituration : (n) (۱) (کیمیا) سفوف سازی؛ نرم سازی ؛ خرد سازی ۔ (۲) (حیوانیات) مضغِ کامل ۔ (۳) (طب) چورن ۔ (٤) باریک پیسنا یا پیسا جانا ۔ (۵) چبانا یا چبایا جانا ۔

Triturator : (n) (۱) باریک پیسنے والا؛ چبانے والا ۔ (۲) باریک پیسنے والا آلہ ۔

Trityly : (n) (حیوانیات) سہ میلیّت ۔

Triumph : (n) [OFr. 'triumphe'.] (۱) (تاریخ روم) جشن فتح؛ فتح یاب سپہ سالار کا جلوس ۔ (۲) فتح مندی؛ فتح و ظفر ؛ نصرت ؛ کامیابی؛ کارنمایاں ۔ (۳) فتح کی خوشی؛ فخر؛ اظہار فخر و مسرت؛ انبساط؛ حسرت ۔

In triumph : (۱) فتح مند؛ کامیاب ۔ (۲) نازاں ۔ (۳) پُر مسرت؛ پُر فخر ۔

Triumph : (v) [OFr. 'triumpher'.] (۱) (تاریخ روم) فاتح کا جلوس نکلنا؛ خوشی منانا؛ جشن فتح کرنا ۔ (۲) فتح پانا؛ کامیابی حاصل کرنا؛ کامیاب ہونا؛ غالب آنا؛ فتح مند ہونا؛ فوقیت پانا ۔ (۳) فخر کرنا؛ اترانا (کسی بات پر یا کسی شخص کے مقابلے میں)؛ نازاں ہونا ۔ (٤) شان و شوکت سے زندگی گزارنا؛ کروفر کے ساتھ رہنا ۔

Triumphal : (a) [L. 'triumphalis'.] جشن فتح کا؛ فاتح کے جلوس کا؛ جشن فتح سے متعلق ۔

Triumphal arch : (n) طاق نصرت؛ محراب فتح ؛ فتح دروازہ (جو کسی فتح کی یادگار میں بنوایا جائے) ۔

Triumphal chaplet : (n) فتح کا سہرا؛ فتح کا ہار ۔

Triumphal crown : (n) کامیابی کا تاج؛ لارل (ایک قسم کا پودا) کا مکٹ جو روما میں فتح یاب سردار کے سر پر رکھا جاتا تھا ۔

Triumphal garland : (n) دیکھو Triumphal chaplet

Triumphal wreath : (n) فتح یابی کا ہار؛ فتح یابی کا سہرا ۔

Triumphancy : (n) نصرت؛ فتح مندی؛ کامیابی ۔

Triumphant : (a) [L. 'triumphantum'.] (۱) فتح مند؛ فاتح؛ منصور؛ فتح یاب؛ کامیاب؛ ظفر یاب؛ جیتنے والا ۔ (۲) (اپنی فتح یا کامیابی پر) نازاں؛ خوشی سے اترانے والا؛ نہایت خوش ۔ (۳) پُر فخر؛ پر مسرت؛ فخر کا؛ فخریہ (تقریر، لہجہ وغیرہ) ۔

Church triumphant : دیکھو Church

Triumphantly : (adv.) فتح مندی سے؛ کامیابی کے ساتھ؛ نصرت کے طور پر؛ فخر سے؛ فخریہ طریقے سے ۔

Triumphator : (n) (روم قدیم) فاتح؛ منصور؛ نصرت حاصل کرنے والا ۔

Triumpher : (n) وہ شخص جس کا فتح مندی کی وجہ سے استقبال ہوتا ہے؛ وہ شخص جو فتح و کامیابی کی وجہ سے جشن مناتا ہے ۔

Triumphing : (a) جشن منانے والا؛ فتح کی خوشی منانےوالا؛ فرحاں ؛ شاداں ؛ فخر کرنے والا ۔

Triumphingly : (adv.) فخر سے؛ فخریہ طور پر؛ اتراتے ہوئے۔

Triumvir : (n) [L. back-formation from trium virorum'.] (۱) (روما تاریخ) ترام ویر؛ مجلس ارباب ثلاثہ کا رکن (جو سلطنت روما کی فرمانروائی کے فرائض انجام دیتی تھی)؛ حکومت سہ نفری؛ سہ تانی ۔ (۲) تاریخ روما میں پہلی اور دوسری مجلس ارباب ثلاثہ کے کسی رکن کے لئے آتا ہے ۔

Triumviral : (a) ترام ویری؛ حکومت سہ نفری کے متعلق ۔

Triumvirate : (n) [L. 'triumviratus'.] (۱) (تاریخ روما) منصب ترام ویر۔ (۲) (سیاسیات) حکومت ثلاثہ؛ (تاریخ) اتحاد ثلاثہ؛ اتحاد سہ گانہ ۔ (۳) مجلس ترام ویری؛ مجلس ارباب ثلاثہ(پامپی، جولیس سیزر اور کرے سس کی سنہ ٦٠ ق ۔ م ۔ مارك انٹونی اکیوین اور لیپی ڈس کی سنہ ۱۳۰ ق ۔ م) ۔ (٤) تکڑی؛ تین آدمیوں کا گروہ یا جتھا ۔

First triumvirate : (تاریخ روما) پہلی مجلسِ ارباب ثلاثہ ۔

Second triumvirate : (تاریخ روما) دوسری مجلس ارباب ثلاثہ

Triunal : (a) واحد فی التثلیث؛ جو تین ہونے پر بھی ایك ہو ؛ سہ اقنومی؛ ثلاثہ فی الواحد ۔

Triune : (a) [TRI - = L. 'unus'.] دیکھو Triunal

Triune : (n) (۱) تین چیزوں کا اتحاد ۔ (۲) تثلیث فی التوحید ۔

Triungulin : (n) سہ چنگلہ ۔

Triunity : (n) (۱) سہ گانگی؛ اتحاد ثلاثہ ۔(۲) تثلیث فی التوحید؛ ایك میں تین ہونا ۔ (۳) (دینیات) ثالوث ۔

Trivalence/Trivalency : (n) سہ گرفتگی ۔

Trivalent : (a) [TRI + Valent.] (۱) (کیمیا) سہ گرفتہ؛ سہ ظرفیتی؛ سہ بُنیانی ۔(۲) تہرا لونیہ ۔

Trivalve : (a) سہ والو؛ سہ صمامہ؛ سہ صمامیہ؛ سہ دریچی

Trivet : (n) [L. 'tripedem'.] (۱) لوہے کی تپائی (کیتلی وغیرہ کو آگ پر رکھنے کے لئے) ؛ دیگپایہ ۔(۲) بریکٹ جو آتش دان میں اس مقصد کےلئےلگا ہوتا ہے ۔

As right as a trivet : (۱) (بول چال) بالکل ٹھیك ؛ کاملاً راست ۔ (۲) تندرست؛ خوش حالی یا تندرستی کے ساتھ ۔

Trivet table : (n) تپائی؛ تین پائے کی میز؛ میز سہ پایہ ۔

Trivial : (a) [L. 'trivialis'.] (۱) قرون وسطیٰ کے مدارس کے نصاب تعلیم سے متعلق ۔ (۲) معمولی؛ ادنیٰ؛ خفیف ؛ کم مایہ ؛ جزئی ؛ فرومایہ ؛ مبتذل ۔ (۳) (نباتیات) غیر علمی؛ مخصوص؛ انفرادی (نام) ۔(٤) نکما؛ سطحی قسم کا؛ نا اہل (آدمی) ۔ (٥) معمولی؛ پھیکا؛ بے لطف ۔ (٦) مشہور؛ ملکی؛ دیسی؛ عامیانہ؛ بازاری۔

The trivial round : روز مرہ کی بے لطف زندگی ۔

Trivial : (n) (۱) قرون وسطیٰ کے مدارس کے نصاب تعلیم میں تین مضامین ۔ (۲) ادنیٰ بات؛ معمولی چیز؛ خفیف چیز؛ ابتذال؛ بے مانگی ۔ (۳) پیش پا افتادگی ۔

Trivial name : (n) (نباتیات) مشہور نام؛ عرف ۔

Trivialism : (n) (۱) مبتذل موضوع؛ بیان مبتذل ۔(۲) ادنیٰ یا خفیف چیز ۔ (۳) غیر علمی نام ۔

Triviality : (n) [L. 'trivialitatem'.] (۱) دیکھو -Trivialness (۲) ادنیٰ یا خفیف چیز ؛ ابتذال ؛ بے مانگی ۔ (۳) پیش پا افتادگی؛ بے اہمیتی ۔ (٤) سخن عامیانہ؛ عامیانہ بات چیت ۔

Trivialization : (n) بے اہمیت ہونے کا عمل ؛ ابتذال ؛ کم مانگی ۔

Trivialize : (v) (۱) خفیف ہونا؛ نکما ہونا؛ بےلطف ہو جانا؛ بے اہمیت ہونا یا کرنا ۔(۲) بے لطف کر دینا ۔

Trivially : (adv.) خفیف سمجھ کر؛ معمولی طور سے ؛ سرسری طور پر ۔

Trivialness : (n) ادنیٰ یا خفیف ہونا؛ نکماپن؛ کم مانگی ؛ بے لطفی ۔

Trivium : (n) [L.] (۱) (تاریخ) قرون وسطیٰ کے مدارس کے نصاب تعلیم میں پہلے تین فنون شریفہ ؛

معانی و بیان (صرف و نحو)، خطابت اور منطق ؛ علوم ثلاثہ (منطق ، نحو ، بیان) ۔ (۲) خار پشت جانوروں کے اگلے تین منقال ۔

- trix : لاحقہ ، جس اسم فاعل مذکر کے آخر میں 'tor' ہو اس کی مونث کے آخر میں آتا ہے، جیسے Administratrix ۔

Trizoic : (a) (حیوانیات) سہ حیوانی ۔

Troat : (v) [OFr. 'trout'.] مست ہرن کی (سی) آواز نکالنا ۔

Troat : (n) مست ہرن کی آواز ۔

Trocar : (n) [Fr. 'troquart'.] (طب) مبزل؛ ایک آلہ جس سے استسقاء کے مریض کے جسم سے رطوبت نکالتے ہیں؛ منیشتر ۔

Trochaic : (a) [L. 'trochaicus'.] (عروض) بحر ٹروکی کا ؛ ٹروکی کی طرح؛ (جس کے ہر رکن میں پہلا بول تاکیدی اور دوسرا غیر تاکیدی ہو) ۔

Trochaic : (n) ٹروکی بحر کی نظم ۔

Trochaic spondee : (n) (عروض) وہ وزن جس میں دو طویل ارکان ہوں اور پہلے پر زور ہو ۔

Trochal : (a) [Gr. 'trochos'.] (حیوانیات) پہیّا نما؛ چرخی؛ دولابی؛ پہیے کی شکل کا؛ دولاب نما ۔

Trochal disc : (n) (حیوانیات) چرخیء قرص ۔

Trochanter : (n) [Fr.] (۱) (تشریح و حیوانیات) مدور فخذ : ہڈیوں کا سلسلہ جو ران کی ہڈی کے اوپر ہوتا ہے؛ طروخا ۔ (۲) کیڑے کی ٹانگ کا دوسرا جوڑ؛ (حیوانیات) بند دوم یا پائے حشرہ ۔

Great trochanter (trochanter major) : طروخاءِ کبیر ۔

Lesser trochanter (trochanter minor) : طروخاءِ صغیر ۔

Trochanteric : (a) طروخا کا یا اس سے متعلق ۔

Trochantin : (n) (حیوانیات) طروخچہ ۔

Trochate : (a) (حیوانیات) چرخ نما ۔

Troche : (n) [L. 'trochiscus'.] (دواؤں کی) قرص یا لوز؛ گولی؛ ٹکیہ ۔

Trochee : (n) [L. 'trochaeus'.] ٹروکی؛ وہ بحر جس کے ہر رکن میں پہلا بول تاکیدی اور دوسرا غیر تاکیدی ہو ۔

Trochelminthes : (n) (حیوانیات) دیدانِ دوّار؛ دوّار کیڑے ۔

Trochidae : (n) لٹو صدفیّات؛ دوّار نرم تناں ۔

Trochilic : (a) [Gr. 'trochilos'.] گردشی؛ دوّار؛ پہیے سے متعلق ۔

Trochilics : (n) علم گردش؛ دوریّات؛ چکر چال بدیا ؛ چکر چال کا علم ۔

Trochilidine : (a) [mod. L. 'Trochilidoe'.] خانوادہء طوطی و فاختہ سے متعلق ۔

Trochilus : (n) [L.] (۱) (طیوریات) چھوٹے پرندوں کی ایک قسم خصوصاً شکر خورہ ۔ (۲) قدماء کے خیال کے بموجب ایک مصری پرندہ جو مگرمچھ کے دانت کے ریشے صاف کرتا تھا؛ مگر طیر ۔

Trochilus : (n) [L.] (تعمیرات) پایہ کی کنگنی؛ مقعّر گولا ۔

Trochlea : (n) [L.] (۱) (تشریح) چرخی نما حصہ؛ چرخی نما کڑی؛ غضروف؛ چرخینہ ۔ (۲) (میکانیات) چرخی؛ غرغر ۔

Trochlear : (a) [mod. L. 'trochbaris'.] (تشریح،نباتیات) چرخی نما؛ چرخینی ۔

Trochlear muscle : (n) آنکھ کا غیر مستقیم عضلہ ۔

Trochlear nerve : (n) چرخی نما عصب (آنکھ کا) ۔

Trochleate : (a) (نباتیات، تشریح) چرخی دار؛ چرخی ۔

Trochleate nerve : (n) (حیوانیات) عصب چرخی ۔

Trocho-/Troch- : سابقہ بمعنی چرخ؛ گردش ۔

Trochoblast : (n) (حیوانیات) چرخ نہوض ۔

Trochoid : (n) [Gr. 'trochoides'.] (۱) (ہندسہ) دیکھو Cycloid : (ریاضیات) استداری خط ؛ مستدیر ۔ (۲) (تشریح) مفصل مداری؛ اپنے محور پر گردش کرنے والا جوڑ ۔ (۳) (حیوانیات) ایک طرح کی صدف ماہی جس کا صدف لٹو کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Trochoid : (a) (۱) (ہندسہ) دوار؛ چرخندہ ۔ (۲) (تشریح) مداری؛ اپنے محور پر گردش کرنے والا ۔ (۳) لٹو کی شکل کی (محراب)؛ لٹونما؛ پھرکی نما ۔ (٤) (حیوانیات) چرخی دار؛ چولدار ۔

Trochoid joint : (n) (تشریح، حیوانیات) مفصل چرخی؛ چولدار جوڑ ۔

Trochoidal : (a) (۱) مداری؛ (ریاضیات) مستدیر؛ (ریاضیات) مستدیری؛ محوری خاصیت والا ۔ (۲) مفصل مداری کے متعلق ۔

Trochometer : (n) (میکانیات) مسافت پیما ۔

Trochophora : (n) (حیوانیات) دوّاران ۔

Trochophore /Trochosphere : (n) (حیوانیات) ہدبی حلقہ ۔

Trochus/Trochuses : (n) [L.] (۱) (یونان اور روما قدیم) پہیّا ۔ (۲) جھلا ۔ (۳) ہدبی حلقہ؛ ٹروکس چرخیہ ۔ (٤) جنس لٹو صدفیہ؛ دوار نرم تن ۔

Trod : (n) [OE.] (بول چال) راستہ؛ فٹ پاتھ؛ ٹہلنے کا راستہ؛ پگڈنڈی ۔

Trod : (a) Trodden کا مخفف ۔

Trod : (a) Tread کا فعل ماضی ۔

Trodden : (a) [Late ME. 'troden'.] جس پر چلا جائے؛ قدم رکھا ہوا؛ قدمچےدار؛ پامال کیا ہوا ۔

Troglodytal : (a) غار نشیں سے متعلق؛ غار نشینی کا ۔

Troglodyte : (n) [L. 'troglodyta'.] (۱) (تاریخ) غارنشیں؛ گپھا میں رہنے والا (خصوصاً قبل تاریخی عہد میں مغربی یورپ کا) ۔ (۲) (مجازاً) تارک الدنیا زاہد؛ راہب؛ گوشہ نشیں ۔ (۳) ایک قسم کا پرندہ سُکسُکہ؛ پھوکی (دیکھو wren) ۔ (٤) ایک قسم کا بندر جو انسان سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Troglodyte : (a) دیکھو Troglodytal

Troglodytic/-al : (a) [L. 'troglodylicus'.] (۱) غارنشینی کا یا اس سے متعلق؛ غارزی؛ غارنشیں؛ گپھا میں رہنے والا ۔ (۲) راہبانہ؛ گوشہ نشینی کا ۔ (۳) راہب مانند؛ حالات سے واقف رہنے والا ۔

Troglodytism : (n) (۱) غارنشینی؛ سکونت غار ۔ (۲) (دینیات) رہبانیت ۔

Trogon : (n) [mod. L.] (حیوانیات) ٹروگن؛ قارض (پرند)؛ امریکا کا ایک پرند جس کی منقار چھوٹی اور داندنے دار ہوتی ہے ۔

Troic : (a) [Gr. 'troikos'.] ٹروائی؛ شہر ٹرائے کا یا اس سے متعلق ۔

Troika : (n) [RUSS.] ایک روسی گاڑی جس میں تین گھوڑے پہلو بہ پہلو جوتے جاتے ہیں ۔

Troika : (n) (۱) تین آدمیوں کی جماعت ۔ (۲) تین آدمیوں کی انتظامیہ کاؤنسل ۔

Troilite : (n) [f. the name of Dominico Troili.] (معدنیات) لوہے کا سلفائڈ جو حجر شہابی میں پایا جاتا ہے ۔

Trojan : (a) [L. 'troianus'.] (۱) شہر ٹرائے کا؛ اہل ٹرائے سے وابستہ ۔ (۲) اہل رزم؛ بڑی طاقت ۔

Trojan : (n) (۱) شہرٹرائے کا باشندہ؛ اہل ٹرائے ۔ (۲) جفاکش؛ بہادر آدمی؛ طاقتور شخص ۔ (۳) موافق دوست؛ فیاض ساتھی؛ ہنس مکھ احباب؛نیز اچھا دوست ۔

Like a trojan : نہایت محنت اور جفاکشی سے ۔

Trojan war : (n) جنگ ٹرائے جو یونانیوں اور ٹرائے والوں میں ہوئی تھی ۔

Troll : (n) [f.Troll (v)] (۱) گیت جس کےٹکڑے کئی آدمی باری باری سے گائیں؛ باری کا گیت ۔ (۲) گردش؛ چکر؛ دور ۔ (۳) (مچھلی مارنے کی) بنسی کی ریل(جس میں ڈور خود بخود لپٹتی اور کھلتی ہے)؛ قلاب ماہی گیری ۔ (٤) ٹھیلا ۔

Troll : (n) [ON. and Swed. 'troll'.] (۱) (اساطیر) جِن ۔ (۲) بھتنا (ناروے اور سوئیڈن کی دیومالا) ایک قسم کا بالشتیا جو انسانوں کا دوست مگر شریر ہوتا ہے ۔

Troll : (v) [OFr. 'troller'.] (۱) ادھر اُدھر گھومنا؛ دائرہ وار حرکت کرنا؛ دائرے کی شکل میں ناچنا ۔ (۲) (پہیّے ٹھیلے وغیرہ کا) لڑھکنا؛ لڑھکانا؛ گیند کو لڑھکانا ۔ (۳) گھمانا؛ چکر دینا؛ پھرانا ۔ (٤) ہلنا؛ ہلانا؛ کسی چیز کو حرکت دینا ۔ (٥) (گیت کے ٹکڑوں کو کئی آدمیوں کا) باری باری سے گانا ۔ (٦) بے پروائی سے گانا ۔ (۷) خوشی سے گانا؛ مسرت میں الاپنا؛ خوشی میں گنگنانا؛ نغمہ سرائی کرنا؛ الاپنا؛ خوشی

کے گیت گانا ۔ (۸) (گھنٹی کا) زور سے بجنا؛ پر زور آواز میں بجنا ۔ (۹) پر زور آواز میں گانا؛ زور سے تقریر کرنا ۔ (۱۰) (دریا میں) مچھلی کا شکار کھیلنا؛ مچھلی مارنا؛ قلاب کے ذریعے ماہی گیری کرنا ۔ (۱۱) (بوتل یا شیشے کو) گردش میں لانا؛ دور چلنا ۔

**Troller : (n)** (۱) خوشی میں ناچنے والا ۔ (۲) ماہی گیر ۔

**Trolley/Trolly/Trawley : (n) [perh. from Troll. v.]** (۱) (ریلوے) ٹرالی؛ ٹھیلا (جس میں قلی اسٹیشن پر اسباب لاتے لے جاتے ہیں) ۔ (۲) ٹھیلا گاڑی (جو ریل کی پٹری پر دستی ہیرم کے دبانے سے چلتی ہے) ۔ (۳) لکڑی کا ٹھیلا (جس میں سبزی فروش وغیرہ اپنا مال رکھ کر بیچتے پھرتے ہیں) ۔ (٤) ٹرالی؛ وہ پھرکی جسے بجلی کے تار میں لگا کر ٹرام ریل وغیرہ چلاتے ہیں ۔ (٥) ایک قسم کی موٹے کام کی لیس یا بیل ۔ (٦) (امریکا) Trolley - car کا مخفف ۔

**Trolley-car : (n)** (امریکا) ٹرام گاڑی؛ برقی رو سے چلنے والی ٹرالی ۔

**Trolley-pole : (n)** ٹرالی ڈنڈا؛ جس کا ایک سرا گاڑی میں لگا ہوتا ہے اوردوسرے سرے پر ٹرالی ہوتی ہے ۔

**Trolley-wheel : (n)** وہ ٹرالی پہیّا جو ریلوے لائن پر چلتی ہے ۔

**Trolley-wire : (n)** وہ برقی تار جو سر کے اوپرھوتا ھے اور جس کی مدد سے ٹرام گاڑی چلتی ہے ۔

**Trolling : (n)** (۱) چرخش؛ پیچ ۔ (۲) ماہی گیری ۔

**Trollman : (n)** جادوگر ۔

**Trollop : (n) [perh. conn. W. Troll. (v)]** (۱) پھوہڑ عورت ۔ (۲) کسبی؛ آوارہ عورت؛ زن ہرزہ ۔

**Trollop : (v)** بے سلیقے سے کام کرنا؛ پھوہڑپن سے کوئی کام کرنا ۔

**Trollopish : (a)** پھوہڑ؛ آوارہ ۔

**Trollopy : (a)** دیکھو Trollopish

**Trolly : (n)** ایک قسم کی موٹے کام کی لیس یا بیل ۔

**Tromba : (n) [It.]** (موسیقی) ترم؛ بگل؛ تری ۔

**Trombash : (n)** سوئیڈن کا ایک ہتھیار جو پھینکنے والے کے پاس واپس آجاتا ھے ۔

**Trombone : (n) [It. 'trombone'.]** (۱) (موسیقی) ایک قسم کا بڑا ترم یا بگل؛ ترم بلند ۔ (۲) یہ ترم بجانے والا ۔

**Tromboni : (n)** دیکھو Blunderbuss

**Trombonist : (n)** ترم بجانے والا ۔

**Trommel : (n) [G. fr. MHG 'trummel'.]** (کان کنی) ڈھول کی شکل کی گھومنے والی چھلنی جس میں کچی دھات چھانتے ہیں؛ چکر چھلنی؛ معدنی شے چھاننا؛ ٹرومل ۔

**Tromometer : (n) [Gr. 'tromos'. + - METER.]** (جغرافیہ) لرز پیما؛ زلزال پیما؛ ایک آلہ جس سے زلزلے کے خفیف جھٹکے ناپے جاتے ہیں ۔

**Tromometric/-al : (a)** زلزال پیما کا یا اس سے متعلق ۔

**Tromometry : (n)** زلزال پیما کا سائنٹفک استعمال ۔

**Tromophonia : (n)** (طب) لرزاں آوازی؛ لرزاں صوتی ۔

**Trompe : (n) [Fr.]** (کیمیا) پن دھونکنی؛ بھٹی میں آگ دھونکنے کا ایک آلہ جو پانی کے گرنے کی قوت سے کام کرتا ھے ۔

**Trompe oeil : (n) [Fr.]** نقاشی کا ایک طرز ۔

**Tron : (n) [L. 'trutina'.]** (۱) (تاریخ، خصوصاً اسکاتستانی) شہر میں عوام کے وزن کرنے کا ایک آلہ ۔ (۲) بازاری جگہ؛ بازار کی جگہ ۔

**Trona : (n) [Swed, app. f. Arab. 'tron'.]** (معدنیات) شمالی افریقہ اور امریکا میں پایا جانے والا پُر آب سوڈیم کاربونیٹ ۔

**Tronage : (n) [AFr. 'tronage'.]** (۱) عوامی مشین پر وزن کرنا ۔ (۲) ٹرون پر وزن کرنے کا محصول ۔ (۳) محصول لینے کا حق ۔

**Tronk : (n) [Pg. 'tronco'.]** (۱) زندان؛ حبس؛ قید ۔ (۲) قید خانہ؛ جیل خانہ ۔

**Troolie : (n) [Tupi 'tururi'.]** ایک قسم کے(Bussu)نخل کی پتی ۔

Troolie hut : (n) ایک قسم کے نخل کی پتیوں سے بنا ہوا جھونپڑا ۔

Troop : (n) [OFr. 'trope'.] (۱) سپاہیوں کی جماعت ۔ (۲) پارٹی؛ جھنڈ؛ کمپنی؛ گروہ؛ ٹولی؛ مجمع؛ دستہ ۔ (۳) (جانوروں کا) غول؛ گلہ؛ ریوڑ؛ جھنڈ؛ (پرندوں کا) جھنڈ ۔ (٤) (جمع) فوج؛ لشکر؛ سپاہ ۔ (٥) ٹرپ؛ سواروں کا دستہ (جس میں عموماً ٦٠ سوار دولفٹننٹ اور ایک کپتان ہوتا ہے) ۔ (٦) ٹرپ کی کمان؛ فوج کی کمان ۔ (۷) کوچ کا نقارہ؛ ڈھول کی ایک آواز جس سے کوچ کا حکم دیا جاتا ہے؛ فوج کے جمع ہونے کا حکم ۔ (۸) (تھیٹر کے ایکٹروں یا کسی اورقسم کے) تماشے والوں کی منڈلی؛ کمپنی ۔ (۹) بوائے اسکاؤٹ کی کمپنی ۔

To get one's troop : کپتان کے عہدے پر ترقی پانا ۔

Household troops : شاہی محافظ فوج؛ فوج کا وہ دستہ جو بادشاہ کی حفاظت کرے یا خاصہ بردار ۔

Troop : (v) [f. prec.] (۱) (up کے ساتھ) جمع ہونا ؛ اکٹھا ہونا؛ کمپنی میں اکٹھا ہونا؛ مجمع ہونا؛ جھنڈ میں ہونا؛ ایک ساتھ ہونا ۔ (۲) بہت بڑی تعداد میں آنا؛ (in, out, along کے ساتھ) جانا؛ چلنا (فوج کی فوج ، جھنڈ کے جھنڈ آنا) ۔ (۳) (off, away کے ساتھ) چل دینا؛ روانہ ہونا؛ (تیزی سے) چلے جانا ۔ (٤) صف میں کوچ کرنا؛ صف میں روانہ ہونا؛ قطار میں چلنا(بول چال) ۔ (٥) کثیر تعداد میں جانا؛ جھنڈ میں جانا ۔ (٦) (فوج کو) ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جانا ۔ (۷) فوجی رسم ادا کرنا، جس میں پرچم دیا جاتا ہے ۔

To troop the colour /- colours : جھنڈے کی پریڈ کرنا؛ جھنڈے کی فوج کی صفوں میں سے گزرنے کی رسم ادا کرنا جو قلعے کا پہرا بدلتے وقت ادا کی جاتی ہے ۔

Troop-bird : (n) (امریکا) ایک قسم کا پرندہ ۔

Troop-boot : (n) (امریکا) رسالے کا جوتا ۔

Troop-duck : (n) Greater scaup دیکھو

Troop-fowl : (n) (امریکا) Scaup - duck دیکھو

Troop-horse : (n) رسالے کا گھوڑا ۔

Troop-leader : (n) رہبر گروہ؛ سردار دستہ؛ ٹرپ کا سردار ۔

Troop-ship : (n) باربرداری کا جہاز؛ سپاہیوں اور اسباب کو لانے لے جانے والا جہاز ۔

Trooper : (n) (۱) رسالے کا سپاہی؛ اسوار؛ اسپ سوار ۔ (۲) رسالے کا گھوڑا ۔ (۳) (فوج کا) بار برداری کا جہاز ۔ (٤) (آسٹریلیا) سوار سپاہی ۔

To lie like a troper/To swear- : بیحد قسم کھانا؛ کثرت سے سوگند کھانا ۔

Troopial/Troupial : (n) [Fr. 'troupiale'.] Icteridae جنس کا امریکی پرندہ ۔

Trooping the colour(s) : (n) جھنڈے کی پریڈ؛ جھنڈے کی فوج کی صفوں میں سے گزرنے کی رسم جو قلعے کا پہرا بدلتے وقت ادا کی جاتی ہے ۔

Troostite : (n) [f. name of Prof. G. Troost of Nashville.] (۱) ( معدنیات ) willemite کی ایک قسم ۔ (۲) (دھات) اسپات، فولاد کا تغیر پذیر عنصر ۔

Tropaeolin : (n) [f. next+ IN.] نارنجی رنگوں میں سےکوئی ۔

Tropaeolum : (n) [mod. L.] ایک قسم کی بیل جس میں زرد اورمشکیزہ دار پھول آتےہیں؛ (نباتیات) جنسِ کاھو؛ امریکی بیل ۔

Tropal : (a) استعاری؛ صفت معنوی سے متعلق ۔

Trope : (n) [L. 'tropus'.] (۱) صفت معنوی؛ مجاز؛ استعارہ؛ مجازی زبان ۔ (۲) (مغربی کلیسا) استعارے یا اشعار جو پادری وعظ میں استعمال کرے ۔ (۳) (ہندسہ) سطح کے اوپر مرکزی نقطے کا مقلوب ۔

Trophallaxis : (n) (حیوانیات) تغذیاتی تعاون ۔

Trophamnion : (n) (حیوانیات) غذائی حشیمہ؛ تغذا سنیاں ۔

Trophesy : (n) (طب) سوء تغذیہ ۔

Trophi : (n) [mod. L., Pl. of 'trophus'.] (۱) (تشریح) دہان حشرہ ۔ (۲) دندان دوار ۔ (۳) (حیوانیات، تشریح) اعضاءِ غذا ۔

Trophic/-al : (a) [Gr. 'trophicos'.] غذائی؛ جو تغذیہ سے متعلق ہو ؛ تغذیاتی ۔

Trophic nerves : (n) غذائی اعصاب ۔

Trophically : (adv.) غذا کے طور پر؛ تغذیاتی حالت میں ۔

Trophied : (a) Trophy سے سجایا ہوا ۔

Tropho - : جز و ترکیبی بمعنی "غذا"، "تغذیہ" ۔

Trophobiosis : (n) (حیوانیات) غذائی تعاون ۔

Trophoblast : (n) غذا نہوضہ؛ تغذ نہوض ۔

Trophocyte : (n) (حیوانیات) غذا خلیہ؛ تغذِ خلیہ (خصوصاً کیڑے میں) ۔

Trophoderm : (n) دیکھو Trophoblast

Trophodisc : (n) (حیوانیات) تغذ قرص ۔

Trophology : (n) (طب) غذائیات؛ تغذیات ۔

Trophoneurosis : (n) (طب) غذائی خلل اعصاب؛ اعصابی سوء تغذیہ؛ تغذیے کی خرابی جو اعصابی شکایت کی وجہ سے ہو ۔

Trophosperm : (n) (حیوانیات) آنول ۔

Trophosphere : (n) (حیوانیات) غذا حلقہ ۔

Trophospongium : (n) (حیوانیات) تغذِ اسفنجیت ۔

Trophotaxis : (n) (حیاتیات) تغذ ترتیب؛ غذائی تاثر ۔

Trophotherapy : (n) (طب) غذائی علاج ۔

Trophotropism : (n) (نباتیات) تغذ رخی؛ غذا رخی ۔

Trophozoite : (n) (۱) (حیوانیات) تغذ طفیلی ۔ (۲) (حیوانیات) تغذیاتی روپ ۔

Trophozooid : (n) (حیوانیات) تغذیائی حوین؛ معدی حوین ۔

Trophy : (n) [Fr. 'trophee'.] (۱) (یونان اور روما قدیم) شکست خوردہ دشمن، اسلحہ وغیرہ جو میدان جنگ میں یا کسی اور جگہ نمائش کے لئے رکھے جائیں؛ نمائشات فتح ۔ (۲) (روما) یادگار فتح؛ مجسمہ وغیرہ یا اور کوئی مستقل چیز؛ نشان ظفر ۔ (۳) فتح کی نشانی؛ دشمن سے چھینا ہوا جھنڈا وغیرہ؛ (مجازاً) کامیابی کی یادگار یا نشانی ۔ (٤) نشانی؛ یادگار (کسی چیز کی) ۔ (٥) وہ سامان جو کسی چیز کی نشانی یا نمونے کے طور پر دیوار وغیرہ پر سجائے جائیں ۔ (٦) انعام؛ یادگاری؛ انعام جو یادگار کے طور پر دیا جائے؛ دستہء گل یا کوئی چیزجو فتح مندی کے انعام میں دیا جائے؛ ٹروفی ۔ (۷) کوئی چیز جو جنگ میں لی جائے یا شکار میں حاصل کی جائے؛ مالِ غنیمت ۔ (۸) شجاعت کے طور پر دی گئی کوئی چیز ۔

Trophy : (v) (۱) انعام عطا کرنا؛ فتح مندی میں کسی چیز سے سرفراز کرنا ۔ (۲) ٹروفی سے سجانا ۔

Trophy-money/-tax : (n) (تاریخ) وہ ٹیکس جو اگلے زمانے میں فوجیوں کے مصارف کے لئے لگایا جاتا تھا ۔

Tropic : (n) [L. 'tropicus'.] (۱) خط سرطان؛ ۲۳ درجے ۲۸ دقیقے کا عرض البلد شمالی ۔ (۲) خط جدی؛ ۲۳ درجے ۲۸ دقیقے کا عرض البلد جنوبی ۔ (۳) (جمع) خط انقلاب ۔ (٤) (علم النجوم) مدار شمس؛ نقطہء انقلاب؛ ان دونوں دائروں میں سے کوئی دائرہ جہاں سے آفتاب میل کے انتہائی نقطے پر پہنچنے کے بعد پھرتا ہوا نظر آتا ہے ۔ (٥) (مجازاً) حدود؛ حد ۔

The tropics : منطقہء حارہ؛ خط جدی اور خطِ سرطان کے بیچ کا خطہ ۔

Tropic : (a) [L. 'tropicus'.] منطقہء حارہ کا؛ گرم ملکوں کا؛ گرم سیر خطے کا؛ (جغرافیہ) حارّی؛ (حیوانیات، نباتیات) رُخی ۔

Tropic : (a) [Arbitrarily f. Atropic.] (کیمیا) اتروپین کے ایسڈ سے متعلق؛ عرق مکو سے تیار ہونے والے ایسڈ کا یا اُس سے متعلق ۔

Tropic bird : (n) ایک قسم کی چھوٹی مرغابی جس کی چونچ بہت لمبی ہوتی ہے؛ بحری ابابیل؛ دراز دُم ۔

Tropic grape : (n) ایک قسم کی بحری گھاس ۔

Tropic of cancer : (n) (۱) (جغرافیہ) خط سرطان ۔ (۲) دائرہء راس السّرطان ۔ (۳) (علم النجوم) کیکڑا منڈل ۔

Tropic of capricorn : (n) (۱) (جغرافیہ) خط جدی ۔ (۲) (علم النجوم) دائرہ راسِ ابجدی؛ مکر منڈل ۔

Tropical : (a) (۱) (علم النجوم) مدارینی؛ مدار شمس سے متعلق ۔ (۲) (جغرافیہ) حارّی؛ منطقہ حارہ کا؛

گرم ملکوں کا؛ گرم سیر (خطے کا) ۔ (۳) منطقہ جارہ کا سا؛ گرم ملکوں کا سا ۔ (٤) (مجازاً) پرجوش؛ شدت کا؛ بہت گرم؛ کثیر؛ فراواں؛ تند خو؛ آتش مزاج ۔ (٥) کسی صنعت معنوی کا؛ مجازی؛ استعاری؛ مستعار۔(٦) ایک بیماری سے متعلق جو گرم ملکوں میں رہنے کی وجہ سے ہوتی ہے ۔

Tropical abscess : (n) جگر کا پھوڑا جو گرم آب و ہوا میں رہنے کی وجہ سےہوجاتا ہے ۔

Tropical cyclone : (n) حارّی جھکڑ؛ حاری بگولا ۔

Tropical duckweed : (n) آبی کاھو؛ آبی سلاد ۔

Tropical lilac : (n) امریکی بنفشہ ۔

Tropical month : (n) (علم النجوم) ماہِ اعتدال ۔

Tropical rain forest : (n) (نباتیات) استوائی جنگل ۔

Tropical storm : (n) حارّی طوفان ۔

Tropical year : (n) (علم النجوم) سال اعتدالی ۔

Tropicality : (n) منطقہء استوائی؛ حالت استوائی ۔

Tropicalize : (v) استوائی کرنا ۔

Tropically : (adv.) (۱) استعاری طور پر۔(۲) شدت کے ساتھ؛ پر جوش طور پر ۔ (۳) فراوانی کے ساتھ؛ افراط کے طور پر ۔

Tropicopolitan : (a) [after cosmopolitan.] گرم سیری ؛ گرم ملکوں کا؛ گرم آب و ہوا کا ۔

Tropicopolitan : (n) (حیوانیات) حارّی حیوان؛ (نباتیات) حارّی نباتات ؛ گرم ملکوں کا پودا یا جانور ۔

Tropics : (n) (جغرافیہ) خطوط سرطان وَجَدی ؛ (علم النجوم) مدارین۔

The tropics : (جغرافیہ) منطقہء حارہ ۔

Tropidine : (n) [Arbitrarily f. Tropine.] (کیمیا) بے رنگ روغنی الکحل جو ٹروپین سے حاصل ہوتا ہے $(C_3 H_{13} N)$ ۔

Tropilidine : (n) ہائیڈرو کاربن مائع $(C_7 H_8)$ جو خشک ٹروپین کو پانی ملے چونے میں ملانے سے حاصل ہوتا ہے ۔

Tropine : (n) [Arbitrarity f. Atropine.] (کیمیا) القلی نما مادہ $(C_8 H_{15} NO)$ ۔

Tropism : (n) [The second element of Heliotropism.] (۱) (حیاتیات) رخ گردی؛ رخیت؛ عوامل کے اثر میں زندہ رہنے والی موجود حرکت غیرارادی ۔ (۲) (عضویات) اضطرار تام ۔(۳) (لاحقہ) رخی ۔

Tropist : (n) (دینیات) معتقد مجازیت؛ مفسر مجازی ؛ مجازی یا استعاری تفسیر کرنے والا ۔

Tropo - : [Gr. 'tropos'.] جزوِ ترکیبی بمعنی "گھومنے والا" ۔

Tropologic/-al : (a)[Late L. 'tropologicus'.] مجازی یا استعاری تفسیر کا؛ مجاز گوئی کا یا اُس سے متعلق ۔

Tropologically : (adv.) مجازی یا استعاری تفسیر کی روسے۔

Tropologist : (n) (دینیات) مفسّر مجازی ۔

Tropology : (n) [Late L. 'tropologia'.] (۱) تقریر و تحریر میں استعارے کا استعمال؛ صنائع معنوی (مجازاً استعارہ وغیرہ) ۔ (۲) اخلاقی وعظ؛ اخلاقی خطبہ ۔(۳) مجازی تفسیر (خصوصاً بائبل کی)؛ استعاری تفسیر ؛ ترجمہ یا تفسیر مجازی ۔ (٤) (دینیات) تفسیر مجازی؛ مجازی تعبیر کتاب مقدس ۔ (٥) (لسانیات) مجازی زبان؛ سخن رانی یا نگارش مجازی۔

Tropometer : (n) جسم کے بل یا مروڑ کو ناپنے والا ایک آلہ (لمبی ہڈی وغیرہ یا آنکھ کے دیدہ کو)؛ گرایش سنج۔

Tropopause : (n) (موسمیات) کرہء وسطی؛ کرہء ساکتہ ۔

Troposphere : (n) (موسمیات) ہوا کا کرہء اول جو سطح زمین کے گرد سات میل سے بارہ میل تک ہے اور جس میں اوپر چڑھنے سے حرارت کم ہوتی جاتی ہے؛ کرہء متغیرہ ۔

Tropotaxis : (n) (حیاتیات) رُخ ترتیب ۔

Troppo : (adv.) بھی؛ ایضاً؛ وغیرہ؛ بشرحِ صدر (مگر نہ اتنا کہ حد سے زیادہ) ۔

Trot : (n) [Fr. f. 'trotter'.] (۱) (گھوڑے کی) دلکی چال؛ دوڑنے کی ورزش؛ دوڑانے اور آہستہ چلنے کے درمیان کی چال ۔ (۲) دوڑ دھوپ ۔ (۳) محنت اور مستعدی کا کام ۔ (٤) چھوٹا بچہ جو ڈگمگا کر چلتا ہو : نیز چھوٹا جانور (بول چال) ۔ (٥) دلکی چال کی آواز ۔ (٦) (امریکا) (عامیانہ) دیکھو Crib ۔ (۷) (مچھلی کے شکار میں) بڑی شست جس میں بہت سی چھوٹی چھوٹی شستیں لگی ہوتی ہیں ۔

Trot : (n) [Origin doubtful.] (۱) بوڑھی عورت (عام طور پر بدنام) ۔ (۲) بڑھیا؛ لڑاکو عورت؛ ڈائن؛ ساحرہ؛ جادوگرنی ۔

Trot : (v) [OFr. 'troter.'] (۱) (گھوڑے کا) دلکی چلنا؛ (آدمی کا) دلکی چلنا ۔ (۲) دلکی چلانا ۔ (۳) آہستہ آہستہ دوڑنا؛ تیزی سے جانا ۔ (٤) (فاصلہ، مسافت وغیرہ) دوڑ کر طے کرنا ۔ (٥) دوڑا مارنا؛ دوڑا کر تھکانا؛ مار ڈالنا ۔ (٦) دوڑ دھوپ کرنا؛ سرگرمی دکھانا (بول چال) ۔ (۷) دلکی گھوڑے پر سوار ہونا؛ دلکی ہونے کا سبب ہونا ۔ (۸) (شخص کی) کسی مقام تک رہنمائی کرنا ۔ (۹) کندھے پر لڑکے کو لے کر روانہ ہونا؛ کندھے پر سوار کرنا ۔

و

To trot out : (۱) گھوڑے کو دلکی چلا کر دکھانا ۔ (۲) کسی شخص، بات یا خبر وغیرہ کو اتنے اہتمام سے پیش کرنا کہ لوگ تعریف کریں ۔

Trot : (v) (بڑھیا کا) جادو کرنا؛ ساحری کرنا ۔

Troth : (n)[Early ME. 'trowthe'.] (۱) (شاذ)ایمانداری؛ وفاداری؛ نمک حلالی؛ راستی؛ حقیقت؛ سچائی؛ سچ (قدیم) ۔ (۲) نرم دلی : کسی کے نرم الفاظ ۔ (۳) وعدہ : قول؛ معاہدہ ۔

By my troth/In troth : سچ کہتا ہوں؛ قسمیہ کہتا ہوں ۔

To plight one's troth : قول دینا، خصوصاً نکاح کا؛ منگنی کا ۔

Troth-plight : (n) (شاذ) وعدہ کرنے کا عمل؛ قول و قرار؛ خصوصاً شادی کا قول و قرار؛ منگنی؛ سگائی ۔

Troth-plight : (a) (شاذ) منگیتر؛ قول وقرار کیا ہوا (شادی کےلئے) ۔

Trothless : (a) بے وفا؛ دھوکے باز؛ غدار؛ بے ایمان ۔

Trotter : (n) [f. TROT (v) + ER.] (۱) دلکی چال چلنے والا (گھوڑا) ۔ (۲) ایک خاص نسل کا گھوڑا جو دلکی چلنے میں مشہور ہے ۔ (۳) (جمع میں) جانور کے پائے جو پکاکر کھاتےہیں ۔ (٤) (مزاحاً) انسان کے پیر ۔ (٥) تیزی سے اور لگاتار چلنے والا ۔

Trotter : (n) مچھوا جو شست کا استعمال کرتا ہے ۔

Trottie : (n) چھوٹا بچہ : ڈگمگا کر چلنے والا بچہ ۔

Trotting : (n) دُلکی چال ۔

Trotting race : (n) دُلکی چال کی دوڑ ۔

Trottoir : (n) [Fr. f. 'trottor'.] سڑک کی پٹری ( کھڑنجے کی)؛ پیادہ رو : پیدل چلنے کا راستہ؛ فٹ پاتھ ۔

Trotty : (a) زندہ دل؛ تیز؛ طرّار؛ سر گرم؛ چاق و چوبند؛ پھرتیلا ۔

Trotyl : (n) [f. trot of trinitrotoluol+-YL] بہت بڑی قوت کا پھٹنے والا مادہ جو جنگ عظیم میں استعمال ہوتا تھا ۔

Trou-de-loup/Trous-de-loup : (n) [Fr.] (فوج) قلعہ سازی کے میدان میں؛ مخروطی خندق جس کے مرکز میں نوکدار لکڑی عموماً گاڑ دی جاتی ہے ۔

Troubadour : (n) [ Fr.] (۱) قرون وسطیٰ کے غنائی شاعروں میں سے ایک (گیارھویں صدی سے تیرھویں صدی تک) : جنوبی فرانس، مشرقی اسپین، شمالی اٹلی کا غنائی نظم گو ۔ (۲) نظم کہنے والا یا نظم لکھنے والا؛ رزمیہ نگار ۔

Troubadour : (v) (۱) غنائی نظم کہنا ۔ (۲) رزمیہ نظم نگاری کرنا ۔

Troubadourish : (a) غنائی نظم گو مانند ۔

Trouble : (n) [OFr. 'truble'.] (۱) زحمت؛ درد سر؛ موجب تصدیع خاطر؛ باعث زحمت ۔ (۲) تکلیف؛ مصیبت؛ مزاحمت؛ سختی؛ناخوشی؛ پریشانی؛ دکھ درد؛ بپتا؛ گھبراہٹ ۔ (۳) مرض؛ شکایت؛ بیماری ۔ (٤) (کان کنی) ذرا سا رخنہ (کان کے سلسلے یا سطح میں) ۔ (٥) (جمع میں) بد قسمتی؛ نکبت؛ حادثہ؛ بد بختی؛ قہر؛ صدمہ؛ آفت سماوی ۔ (٦) تکلیف دہ چیز یا شخص ۔ (۷) انتشار : بے ترتیبی : ابتری : گڑبڑی ۔ (۸) محنت؛ مشقت؛ کوشش؛ سعی ۔ (۹) درد زہ؛

نیز جانوروں کے بچہ جننے کے وقت کی تکلیف ۔ (۱۰) سزا ؛ قید با مشقت ۔

No trouble (at all) : (مہذب گفتگو) عین راحت ھے؛ قطعاً کوئی پریشانی نہیں ۔

To ask for trouble /To look - : جھگڑے میں پڑنا؛ جھمیلے میں پڑنا؛ اپنے سر مصیبت لینا ۔

To be in, get into trouble : معتوب ھونا؛ مورد عتاب ھونا؛ مورد سرزنش ھونا؛ سزا ملنا۔

To put anyone to trouble : کسی کو زحمت میں ڈالنا؛ اذیت میں گرفتار کرنا ۔

To put to, to take (the) trouble : محنت کرنا؛ کوشش کرنا؛ سعی کرنا؛ زحمت اٹھانا ۔

Trouble : (v) [OFr. 'troubler'.] (۱) تلاطم پیدا کرنا یا پیدا ھونا ۔ (۲) بے چین کرنا؛ بے چین ھونا؛ پریشان ھونا؛ فکرمند ھونا ۔ (۳) زحمت دینا؛ تکلیف دینا؛ زحمت گوارا کرنا؛ تکلیف اٹھانا (عموماً مہذب گفتگو میں استعمال ھوتا ھے)۔ (٤) تشویش میں ڈالنا؛ پریشان کرنا؛ حیران کرنا؛ زخمی کرنا؛ مجروح کرنا ۔ (٥) دماغی پریشانی میں مبتلا کرنا؛ اذیت دینا؛ بے دم کرنا؛ عاجز کردینا؛ الجھانا؛ الجھن میں ڈالنا ۔ (٦) جبرو تعدی کرنا؛ ظلم کرنا؛ مضمحل کرنا ۔ (۷) مرض کا ھونا؛ بیماری کا ھونا؛ بیماری کا اثر کرنا ۔ (۸) مزاحم ھونا؛ روڑا اٹکانا؛ سد راہ ھونا ۔ (۹) سخت اصرار کرنا؛ پیچھے پڑ جانا ۔ (۱۰) کسی شخص کو کوئی کام کرنے کی تکلیف دینا ۔

May I trouble you to shut the door : آپ کو اتنی زحمت دیتا ھوں کہ ذرا دروازہ بند کر دیجئے ۔

Trouble-maker : (n) تکلیف دینے والا؛ تکلیف دہ آدمی ؛ زحمت دینے والا ۔

Trouble making : (n) تکلیف دہ آدمی کا چلن؛ تکلیف دینے والے کی فطرت؛ تکلیف دینا ۔

Trouble-shooting : (n) (۱) خراب مشین کو درست کرنا ۔ (۲) سفارتی تعلقات کی ترجمانی کرنا ۔

Troubled : (a) تکلیف دیا ھوا؛ مصیبت ظاہر کرنے والا؛ زحمت زدہ ۔

Troubled waters : (n) پریشانیاں؛ مشکلات ۔

Troubledly : (adv.) اذیت کے طور پر؛ مصیبت کے ساتھ؛ تکلیف کی حالت میں ۔

Troubledness : (n) تکلیف دہ ھونے کی حالت؛ زحمت دیا ھوا ھونا ۔

Troubleman : (n) خراب مشین کو ٹھیک کرنے والا؛ تعمیرکار۔

Troublement : (n) زحمت ؛ مزاحمت ؛ درد و داغ ؛ موجب زحمت۔

Troubleproof : (a) جس پر مصیبت کا اثر نہ ھو؛ مصیبت سے آزاد ۔

Troubler : (n) مزاحم؛ زحمت دینے والا؛ تکلیف میں مبتلا کرنے والا؛ انتشار کرنے والا؛ ظالم؛ جابر؛ مردم آزار۔

Troubleshoot : (v) مشینری کے پارٹ پُرزوں کو ٹھیک کرنا ؛ مشین کی خرابی کو درست کرنا ۔

Troubleshooter : (n) (۱) مشین کی خرابی دور کرنے والا ؛ خراب کل پرزوں کو درست کرنے والا ۔ (۲) سفارتی تعلقات؛ صنعتی معاملات کی ترجمانی کرنے والا۔

Troublesome : (a) (۱) پُرزحمت؛ طاقت فرسا؛ تکلیف دہ (چیز، کام) ۔ (۲) دق کرنے والا (شخص)؛ دوبھر؛ اجیرن۔

Troublesomely : (adv.) تکلیف دہ طور پر ؛ پُر زحمت انداز میں ۔

Troublesomeness : (n) تکلیف دہ ھونا ۔

Troublous : (a) (۱) (شاذ) پُر آشوب؛ہنگامے کا؛ بے چینی کا؛ مزاحم؛ پر زحمت؛ غیر مطمئن؛ منتشر ۔ (۲) بے چین؛ مضطرب؛ پُر اضطراب ۔ (۳) تکلیف دہ؛ ضرر رساں؛ مہلک ۔

Troublously : (adv.) بے چینی کےطور پر؛ اضطراب کی حالت میں؛ انتشار کے ساتھ ؛تکلیف دہ حالت میں ۔

Troublousness : (n) بے چینی؛ اضطراب؛ پُر زحمت ھونا ۔

Trough : (n) [OE. 'trog'.] (۱) لگن؛ ناند (کاٹھ یا مٹی کی)؛ کونڈا؛ طشت ۔ (۲) آب راہ؛ کھلا نل دار رستہ

(سیّال شے کے لئے)؛ پنالی؛ آبریز ۔ (۳) نشیب؛ حضیض ۔ (٤) (موسمیات) حضیضی دباؤ ۔

**Trough battery : (n)** خانہ دار مورچہ ۔

**Trough girder : (n)** لگن نما لوہے کا شہتیر ۔

**Trough gutter : (n)** نالیوں کا پانی نکالنے کی بکس نما نہر؛ اس شکل کی (برسات کے پانی کے لئے) پائپ ۔

**Trough of barometric depression : (n)** (طبیعیات) ہَوا کے دباؤ میں خط انخفاض ۔

**Trough of the sea : (n)** خالی جگہ جو دو موجوں کے بیچ میں ہوتی ہے؛ خیارہ بحر؛ حضیض بحر ۔

**Trough shell : (n)** Mectridae نسل کا صدفہ ۔

**Trounce : (v) [Origin obsc.]** (۱) سختی سے تنبیہ کرنا؛ سر زنش کرنا؛ سزا دینا ۔ (۲) زدوکوب کرنا؛ کندی کرنا؛ سونٹے سے پیٹنا؛ ڈنڈے لگانا؛ چابک یا قمچی سے مارنا ۔ (۳) الزام لگانا؛ الزام عائد کرنا؛ مقدمہ چلانا (اب بول چال) ۔ (٤) ملامت کرنا؛ مذمت کرنا ۔ (٥) شکست دینا ۔

**Trounce : (v) [Prob. alter of trance.]** پیدل سفر کرنا؛ آوارہ گردی کرنا؛ مارا مارا پھرنا ۔

**Trounce : (n)** لمبی مسافت (پیدل)؛ تھکا دینے والا سفر ۔

**Trouncer : (n)** (۱) سرگرداں ۔ (۲) دیکھو Waister ۔ (۳) ٹرک کا مددگار (Helper) ۔ (٤) وہ شخص جس کی رائے طاق عدد کی کمیٹیوں وغیرہ میں فیصلہ کن ہو ۔

**Trouncing : (n)** زدو کوب؛ مار؛ کندی ۔

**Troupand : (n)** جنوبی افریقہ کی ایک چڑیا ۔

**Troupe : (n) [Fr. 'Troop'.]** تھیٹر کے ایکٹروں ، نٹوں وغیرہ کی ٹولی؛ رقاصوں کی جماعت یا کمپنی؛ بازیگروں کا دستہ ۔

**Troupe : (v)** (۱) دستہ یا جماعت کے ساتھ سفر کرنا ۔ (۲) تھیٹر کے ایکٹروں کا تماشا دکھانا ۔

**Trouper : (n)** ایکٹر؛ تھیٹرکمپنی کا رکن ۔

**Troupial/Troopial : (n) [Fr. 'troupiale'.]** Icteridae جنس کی ایک چڑیا ۔

**Trous - le- loup : (n) [Fr.]** (جمع) میخ گڑھے؛ مخروطی شکل کے گڑھے جن میں ہر ایک کے بیچ میں میخ گڑی ہوتی ہے، لڑائی میں سواروں کے حملے کو روکنے کے لئے کھودے جاتے ہیں ۔

**Trouse : (n) [mod. Ir. 'trius'.]** (تاریخ) (خصوصاً) اسکاٹستان کے پہاڑی لوگوں کی دھاری دار پتلون ۔

**Trouser : (a)** شلوار سے متعلق؛ پاجامے سے متعلق ۔

**Trouser : (v)** (عامیانہ) پاجامے کی جیب میں روپیہ رکھنا؛ جیب میں رکھنا ۔

**Trouser-button : (n)** پتلون کے بٹن ۔

**Trouser-press : (n)** پتلون، پاجامے کی شکنیں دور کرنے والی استری ۔

**Trouser-stretcher : (n)** پتلون کا شکنجہ جس میں پتلون کو دباتے ہیں تاکہ شکن نہ پڑنے پائے ۔

**Trousered : (a)** شلوار پوش؛ پاجامہ پہنے؛ پتلون پہنے ۔

**Trousering : (n)** پتلون کا کپڑا ۔

**Trousers : (n) [Extended form of prec.]** (۱) (جمع) پاجامہ؛ شلوار؛ پتلون ۔ (۲) (واحد سوقیانہ) پاجامہ؛ پتلون ۔ (۳) (انیسویں صدی کے اوائل میں) عورتوں کا جھالر دار پاجامہ ۔ (٤) پاجامے کی طرح کا زنانہ کپڑا؛ زیر جامہ؛ سائیکل سواری کا نیکر ۔

**Trousseau/Trousseaux/Trousseaus : (n) [Fr.]** (۱) دلہن کا جوڑا؛ جامۂ عروسی ۔ (۲) جواہرات و لباس عروسی ۔ (۳) مجموعۂ جواہرات و اثاثۂ عروس ۔

**Trout : (n) [OE. 'truht'.]** (۱) ٹراؤٹ؛ ایک قسم کی مچھلی جو میٹھے پانی میں پائی جاتی ہے اور جس کا گوشت بہت لذیذ سمجھا جاتا ہے ۔

- **Bastard trout :** (امریکا) دیکھو Squeteague
- **Brook trout :** ایک قسم کی مچھلی (Salmo fario) ۔
- **Brown trout :** ایک قسم کی ٹراؤٹ مچھلی ۔
- **Grey trout :** دیکھو Squeteague
- **Lake trout :** ایک قسم کی مچھلی ۔

Rainbow trout : کیلیفورنیا کی ایک مچھلی ۔

Red-bellied trout : دیکھو Char

Rock trout : مچھلی کی ایک قسم ۔

Trout : (v) ٹراؤٹ مچھلی کا شکار کرنا ۔

Trout-bird : (n) دیکھو Golden Plover

Trout-colored/-coloured : (a) ابلق ( گھوڑے کے لئے آتا ہے) ؛ (سفید گھوڑا) جس پر سیاہ یا کشمشی رنگ کے دھبے ہوں ۔

Trout-fly : (n) (۱) ایک موسمی کیڑا ۔(۲) ٹراؤٹ مچھلی کے شکار کے لئے بناوٹی کیڑا ۔

Trout lily/-flower : (n) ایک قسم کی بنفشہ جس میں خوشبو نہیں ہوتی ہے ۔

Trout perch : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Trouter : (n) ٹراؤٹ مچھلی کا شکار کرنے والا ۔

Trouting : (n) ٹراؤٹ کا شکار ۔

Troutlet : (n) چھوٹی ٹراؤٹ ۔

Troutling : (n) چھوٹی ٹراؤٹ ۔

Trouty : (n) چھوٹی ٹراؤٹ ۔

Trouty : (a) جس میں ٹراؤٹ کثرت سے ہوں ۔

Trouvaille : (n) [Fr. f. 'trouver'.] نعمت غیر مترقبہ؛ خدا کی دین۔

Trouvere/Trouveur : (n) [OFr. 'trovere'.] شمالی فرانس کا رزمیہ نگار شاعر؛ رزمیہ گو ۔

Trove : دیکھو Treasure - Trove

Trover : (n) [Fr. 'trouver'.] (۱) (قانون)حصول جائدادمنقولہ ۔ (۲) دیوانی کی نالش جائداد منقولہ کی بازیابی کے لئے؛ دعویٰ بابت جائداد منقولہ ۔

Trow : (n) انگلینڈ کے جنوبی ساحل پر مچھلی کا شکار کرنے کی کشتی۔

Trow : (v) [OE. 'truwian'.] (۱) (قدیم) سمجھنا؛ خیال کرنا ۔ (۲) فکر ہونا ۔ (۳) یقین کرنا (بیانات وغیرہ کا)؛ سچائی کے طور پر قبول کرنا ۔(٤) تصور کرنا؛ خیال کرنا؛ فرض کرنا ۔

I trow : میں فرض کرتا ہوں ۔

What ails him, I trow : مجھے یہ فکر ہے کہ اُسے شکایت کیا ہے ۔

Trowel : (n) [OFr. 'truele'.] (۱) کرنی؛ کرنڈی؛ جس سے راج گارا پھیلاتا ہے ۔ (۲) بیلچہ؛ باغبانی؛ مالہ؛ مالی کا گھرا بیلچہ جس میں پودے رکھ کر اٹھاتا ہے؛ مالچ ۔(۳) باورچی خانے کی ڈوئی ۔

To lay it on with a trowel : خوشامد کے ردے پر ردے چڑھانا؛ بھونڈے طریقے سے بیحد خوشامد کرنا ۔

Trowel : (v) [f. prec.] (۱) گارا پھیلانا؛ گارے کا ردا چڑھانا ۔ (۲) (مجازاً) بُری طرح خوشامد کرنا؛ بھونڈے طریقے سے بیحد خوشامد کرنا ۔

Trowel - bayonet : (n) کرنی کی طرح کی سنگین ۔

Trowelful : (a) کرنی بھر؛ جتنا کرنی پر آ سکے ۔

Trowelman : (n) کرنی استعمال کرنے والا؛ راج مزدور ۔

Troy : (n) یونان کے ایک قدیم شہر کا نام ۔

Troy : (n) [app. named from a weight used at the Troyese to France.] (سونے چاندی تولنے کے لئے) ٹرائے وزن ۔ (۱ پونڈ = ۵۷٦۰ گرین)۔

Troy-fair/-town : (n) (مجازاً) (اب بول چال) گڑبڑ؛ ابتری؛ پراگندگی؛ انتشار ۔

Troy pound : (n) ٹرائےپونڈ = ۱۲ اونس یا ۵۷٦۰ گرین ۔

Troy weight : (n) ٹرائے وزن ۔

Trs : Transpose کا مخفف ۔

Truancy : (n) (۱) کام سے بھاگنا؛ مکتب گریزی ۔ (۲) بھگوڑاپن؛ گریزپائی؛ آوارہ گردی؛ وقت گزرائی۔

Truant : (n) [OFr. 'truant'.] (۱) سست آدمی؛ کاہل شخص؛ خصوصاً اسکول سے بھاگنے والا لڑکا؛ بھگوڑا

لڑکا؛ طفل گریزپا ۔ (۲) کام چور آدمی؛ کام چھوڑ کر بھاگا ہوا شخص؛ فرائض منصبی سے کوتاہی کرنے والا آدمی ۔

To play truant : کام سے بھاگ جانا؛ اسکول سے بھاگ جانا ۔

Truant : (a) (۱) کام چور؛ سست؛ کاہل؛ کام یا مدرسے سے بھاگا ہوا؛ گریزپا ۔ (۲) ادھر اُدھر گھومنے والا؛ آوارہ گرد ۔ (۳) بھگوڑے پن کا (طرز عمل وغیرہ) ۔ (٤) آوارہ؛ منتشر؛ سیماب وش (خیالات) ۔

Truant : (v) (۱) مارا مارا پھرنا؛ آوارہ گردی کرنا ۔ (۲) اسکول سے بھاگنا؛ کام چھوڑ کر بھاگنا ۔

Truant officer : (n) دیکھو Attendance Officer

Truant-school : (n) صنعتی اسکول جس میں کام سے بھاگنے والے بچوں کی تعلیم کا خاص انتظام ہوتا ھے ۔

Truantly : (adv.) بھگوڑوں کی طرح؛ گریز پائی سے ۔

Truantry : (n) دیکھو Truancy

Truce : (n) [OE. 'treow'.] (۱) عارضی صلح؛ التوائے جنگ؛ چند روزہ صلح ؛ ہنگامی صلح ؛ وقتی امن ۔ (۲) وقفہ؛ مہلت (کام سے، تکلیف سے)؛ التوا؛ فراغت ۔ (۳) صلح؛ امن ( بغیر مدت کے صلح) ۔

A truce with/A truce to : بس (-) کو ختم کرو ۔

Flag of truce : سفید جھنڈا جو التوائے جنگ کی علامت سمجھا جاتا ھے ۔

Truce : (v) عارضی صلح کرنا؛ التوائے جنگ کرنا ۔

Truce of God : (n) (تاریخ ) التوائے خانہ جنگی خصوصاً عیسائی مذہب کے کسی تہوار کے دوران میں ۔

Truceless : (a) بے التوا؛ عارضی صلح کے بغیر ۔

Trucial : (a) عارضی التوا کا یا اُس سے متعلق؛ عارضی صلح کا پابند؛ شرائط عارضی صلح سے متعلق ۔

Truck : (n) [AFr. 'truke'.] (۱) مبادلہ؛ ادل بدل؛ مال کے بدلے مال لینے کا عمل؛ چیز کے بدلے چیز کا لین دین؛ اشیاء کا باہمی تبادلہ ۔ (۲) (جمع میں) بیوپار؛ معاملہ ؛ پیشہ ؛ حرفہ ؛ کاروبار ؛ تجارت ؛ لین دین ۔ (۳) چھوٹی موٹی چیزیں ؛ چھوٹا موٹا مال ۔ (٤) (امریکا) ترکاریاں جو بازار میں بیچی جائیں ۔ (٥) (بول چال) ردی مال ؛ نکمی چیز؛ متفرق چیزیں ؛ معمولی چیز ۔ (٦) (مجازاً) مہملات؛ لغویات؛ فضول یا مہمل باتیں ۔ (۷) روپیہ کے علاوہ مزدوری میں کوئی اور شے دینا؛ وہ طریقہ جس میں تاجر مزدوروں کو روپے کی جگہ مال دیتا ھے یا روپیہ اس شرط پر دیتا ھے کہ وہ سب چیزیں اسی کے یہاں سے خریدیں ۔ (۸) آمدو رفت؛ رسل و رسائل ۔

To have no truck with : واسطہ نہ رکھنا؛ دور رہنا ۔

Truck : (n) [deriv. of L. 'trochus'.] (۱) سخت لکڑی کا چھوٹا پہیا یا رولر؛ چھوٹا بےٹائر کا پہیا ۔ (۲) (جہاز رانی) لکڑی کا گردہ جو مستول کی چھتی پر ہوتا ھے اور جس میں بادبان کےرسوں کے لئے سوراخ ہوتے ہیں ۔ (۳) مال کے لے جانے کی بڑی گاڑی یا لاری ؛ چھکڑا ۔ (٤) مال گاڑی کا ڈبا ؛ کھلا ڈبا؛ ٹرک ۔ (٥) ٹھیلا جس میں قلی اسٹیشن پر اسباب لاتے لے جاتے ہیں ؛ ہلکے دو پہیوں کی ہاتھ گاڑی ؛ ہتھ گاڑی ؛ ٹھیلا ؛ سامان لے جانے کی گاڑی ۔ (٦) ریل کے ڈبے ؛ موٹر وغیرہ کا نچلا ڈھانچا ۔

Truck : (v) [ME. 'trukie'.] (۱) مبادلہ کرنا؛ ادل بدل کرنا؛ ایک شے کا دوسری شے سے بدلنا؛ چیز کے بدلے چیز بدلنا یا لینا ۔ (۲) معاملہ کرنا؛ بیوپارکرنا؛ سودا کرنا؛ فروخت کرنا؛ تجارت کرنا؛ کاروبارکرنا ۔ (۳) پھیری میں بیچنا؛ (مال) بیچتے پھرنا ۔ (٤) معمولی چیز کے بدلے لینا ۔ (٥) گفت و شنید کرنا؛ کاروبار یا مصالحت کی گفتگو کرنا ۔ (٦) ہنڈی کو بھنانا ۔ (۷) اجناس کا مبادلہ کرنا ۔ (۸) مزدور کو روپے کے علاوہ اجناس دینا؛ روپے کے بدلے مال دینا ۔

Truck : (v) (۱) ٹرک پر لادنا؛ ٹرک پر لےجانا؛ ٹرک کے ذریعے منتقل کرنا ۔ (۲) ٹھیلے، لاری وغیرہ میں لے جانا ۔

Truck acts : (n) سنہ ۱۸۳۱ اور سنہ ۱۸۷۰ کے قانون جو بارٹر طریقے کی تحقیقات یا ممانعت کے لئے وضع کئے گئے تھے ۔

Truck - bolster : (n) موٹر کے نچلے ڈھانچے میں لوھے کا افقی شہتیر جو مضبوطی کے لئے لگاتے ہیں ۔

Truck farm : (n) وہ فارم جس میں بازار میں فروخت کےلئے سبزیاں اُگائی جاتی ہیں ۔

Truck farmer : (n) سبزی کی کھیتی کرنے والا ۔

Truck garden : (n) سبزی کا باغ؛ وہ باغ جس میں فروخت کرنے کے لئے سبزیاں بوئی جاتی ہیں ۔

Truck gardener : (n) سبزی کا باغ رکھنے والا؛ سبزی کاری کرنے والا (تجارت کےلئے) ۔

Truck house : (n) اشیائے مبادلہ کے رکھنے کی جگہ ۔

Truck man : (n) (۱) ٹرک پر سامان لے جانے والا ۔ (۲) ٹرک ڈرائیور ۔

Truck patch : (n) گھریلو استعمال کے لئے سبزیاں اُگانے کی چھوٹی جگہ ۔

Truck-shop/-store : (n) دکان جو چیز کے بدلے چیز کے مبادلے پر چلائی جائے ۔

Truck-system : (n) وہ طریقہ جس میں تاجر مزدوروں کو روپے کی جگہ مال دیتا ھے؛ بارٹر سسٹم؛ مال کے بدلے مال دینے کا طریقہ؛ اشیائے اُجرت ۔

Truck way : (n) وہ سڑک جس پر ٹرک چلتی ھے ۔

Truckage : (n) (۱) ٹرک وغیرہ میں مال لے جانا ۔ (۲) ٹرک کا محصول ۔

Trucker : (n) (خصوصاً امریکا) وہ جو باغ میں سبزیاں اُگاتا ھے؛ بازار میں سبزیاں بیچنے والا ۔

Trucking : (n) مبادلہ؛ ردوبدل؛ چیز کے بدلے چیز دینا یا لینا ۔

Truckle : (n) [L. 'trochlea'.] (۱) چرخی؛ گھرنی ۔ (۲) نیچا پہیےدار پلنگ جو لڑھکا کر بڑے پلنگ کے نیچے آسکے (پہلے خدمت گاروں کے لئے ہوتا تھا) ۔ (۳) Truckle-bed کا مخفف ۔ (٤) نچلے پہیے دار گاڑی؛ ٹرک؛ ٹھیلا ۔

Truckle : (v) (۱) عاجزی سے پیش آنا؛ بالکل دب جانا؛ دُبک جانا ۔ (۲) خدمت انجام دینا؛ کسی شخص کے ماتحت ہونا ۔ (۳) چاپلوسی کے ساتھ کام کرنا ۔

Truckle-bed : (n) نیچا پہیے دار پلنگ جو لڑھکا کر بڑے پلنگ کے نیچے رکھا جاتا ھے ۔

Truckle bedstead : (n) پہیے دار پلنگ ۔

Truckler : (n) دبّو؛ دبنے والا ۔

Truculence : (n) [L. 'truculentia'.] تند خوئی؛ جنگ جوئی؛ درندہ خوئی؛ غیر متمدنیت؛ سفّاکی؛ خونخواری؛ وحشی پن؛ بربریت ۔

Truculency : (n) دیکھو Truculence

Truculent : (a) [L. 'truculentus'.] (۱) تند خو؛ درندہ خو؛ جنگ جو؛ ظالم؛ جابر؛ خونخوار ۔ (۲) وحشی؛ بے رحم؛ شقی القلب؛ مخرب ۔ (۳) غیر مہذب؛ غیر متمدن ۔ (٤) سفّاکانہ؛ جابرانہ؛ تند خوئی کا؛ جنگ جویانہ ۔ (٥) (تحریر وتقریر) ضرر رساں؛ ناہموار؛ پُر جوش؛ والہانہ؛ ہیجانی ۔ (٦) حقیر؛ ادنیٰ درجے کا؛ کم حیثیت؛ اپنا نفع سوچنے والا؛ خود غرض ۔

Truculently : (adv.) تند خوئی یا جنگ جوئی کے انداز سے؛ جابرانہ طور پر؛ غیر مہذب طور پر ۔

Truculentness : (n) خونخواری؛ درندہ خوئی؛ غیر مہذب ہونا؛ بے رحمی؛ وحشی پن ۔

Trudge : (n) راہ پیمائی؛ آہستہ قدم؛ وہ چال جس میں بڑی دقت سے قدم اٹھتا ہو ۔

Trudge : (v) [Origin obsc.] (۱) دقت سے چلنا؛ مشکل سے قدم رکھنا؛ جفا کشی سے چلنا ۔ (۲) روانہ ہونا؛ چل دینا؛ راہ لینا ۔ (۳) رخصت ہونا؛ بھاری قدم سے چلنا ۔ (٤) پیدل سفر کرنا؛ بد دلی اور دقت سے سفر کرنا یا راستہ طے کرنا ۔

Trudgen/Trudgeon : (n) [f. proper name 'Trudgen'.] تیرا کی کا وہ طریقہ جس میں سیدھا ہاتھ اور اُلٹا ہاتھ باری باری سے مارتے ہیں ۔

Trudgen stroke : (n) دیکھو Trugden

Trudger : (n) راہ پیما؛ سالک؛ دقت سے چلنے والا ۔

True : (a) [OE. 'treowe'.] (۱) راست؛ سچا؛ سچ؛ واقعی کے مطابق ۔ (۲) صحیح؛ درست ۔ (۳) اصلی؛ حقیقی؛ سچ مچ کا ۔ (٤) بالکل مطابق (نمونے کے) ۔ (٥) ہم آہنگ؛ ٹھیک (آواز، سُر وغیرہ) ۔ (٦) وفادار؛ نمک حلال؛ سچا؛ پکا ۔ (۷) سیدھا؛ ٹھیک؛ ہموار (پہیا، کھمبا، کڑی وغیرہ) ۔ (۸) (قدیم) راست گو؛ سچ بولنے والا؛ بے لاگ ۔ (۹) دیانت دار؛ راست باز؛ کھرا ۔ (۱۰) ثابت؛ واقعی؛ خالصانہ ۔ (۱۱) قابل احترام؛ قابل اعتماد؛ بھروسے کا ۔ (۱۲) خالص ؛ بے شائبہ ؛ صادق ؛ مخلص ۔ (۱۳) بہ موقع؛ بہ حق ؛ قانونی ؛ مشروع ؛

شرعی ۔ (١٤)(مجازاً) (چیز) قابل اعتماد؛ استوار؛ پختہ؛ راسخ ۔ (١٥) (احساسات) پُرخلوص؛ بے تصنع ۔(١٦) ٹھیک ٹھیک؛ صحیح؛ بے کم و کاست؛ (شخص) باقاعدہ؛ باضابطہ؛ مستند ۔ (١٧) صحیح طریقے سے رکھا ہوا؛ درست کیا ہوا ۔ (١٨) فطری؛ حقیقی؛ غیر بناوٹی؛ غیر مصنوعی ۔(١٩) (حیاتیات) اصیل ۔

His words have come true : اس کی بات پوری ہوئی؛ جو اس نے کہا تھا وہی ہوا ۔

To come true : صحیح ثابت ہونا؛ پورا ہونا ۔

True : (n) (١) وہ جوکہ سچ ہے؛ سچائی؛ صدق؛ حقیقت ۔ (٢) اصلی حالت ؛ حقیقی واقعہ ؛ اصلی ہم آہنگی؛ ترتیبِ واقعی ۔

Out of (the) true : حقیقت سے باہر؛ حقیقت سے پَرے ۔

True : (adv.) (١) ٹھیک ٹھیک؛ صحیح طور پر؛ سچائی کے ساتھ ۔(٢) وفاداری سے ؛ نمک حلالی سے ۔ (٣) بغیر تبدیلی کے؛ اصلی حالت میں؛ حقیقی شکل میں ۔

To breed true : صحیح النسل کا ہونا؛ اصل نسب کا ہونا؛ اصیل ہونا ۔

True : (v) (١) (پہیے، اوزار وغیرہ کو) ٹھیک حالت میں لے آنا؛ ٹھیک کرنا؛ درست کرنا ۔ (٢) ٹھیک ٹھیک کرنا یا بنانا؛ اصلاح کرنا ۔

True balance : (n) (طبیعیات) صحیح ترازو ۔

True bill : (n) فرد قرارداد جرم جس کی تصدیق بڑی جیوری نے کر دی ہو ۔

True blue : (n) اپنے اصول کا اور دوستی کا پکا شخص؛ وضع دار آدمی؛ وفادار شخص؛ پاکباز آدمی ۔

True-blue : (a) وضع دار؛ اپنے اصول کا اور دوستی کا پکا؛ وفادار؛ پاکباز؛ خالص ۔

True-born : (a) کھرا؛ خالص؛ بےریا؛ حقیقی؛ اصیل زادہ ؛ نجیب زادہ ۔

True-bred : (a) (١) حلال زادہ؛ صحیح النسب ؛ اصل نسل ؛ کھرا ۔(٢) خالص نسل کا؛ عمدہ نسل کا؛ اصیل ۔ (٣) عمدہ تربیت کا ۔

True bug : (n) Hemiptera جنس کا ایک کیڑا ۔

True copy : (n) نقل اصل کے مطابق؛ اصل کی نقل ؛ طبق الاصل۔

True discount : (n) ریاضی کا گھٹاؤ ۔

True-hearted : (a) بےریا؛ پاکباز؛ پاک دل؛ وفادار؛ ایماندار ۔

True-heartedness : (n) وفاداری؛ ایمانداری؛ پاکبازی ۔

True horizon : (n) (علم النجوم) افقِ حقیقی ۔

True it would cost more : آپ نے ٹھیک کہا کہ اس کا دام تو زیادہ ہوگا ۔

True-life : (a) حقیقی زندگی کا یا اس سے متعلق ۔

True-love : (n) (١) خالص عشق؛ پاک عشق ۔(٢) محبوب ؛ معشوق ۔ (٣) ایک پودا جس کی پتیاں دُہری گتھی ہوئی گرہ سے مشابہ ہوتی ہیں ۔

True-love knot/True lover's knot : (n) دُہری گتھی ہوئی گرہ؛ (مجازاً) عشق حقیقی؛ تعلق قلبی؛ پاک عشق ۔

True-man : (n) وفادار مرد ؛ درست کار ۔

True motion : (n) (میکانیات) ذاتی حرکت ۔

True ribs : (n) (تشریح) اصلی پسلیاں؛ جو سینے کی ہڈیوں سے جڑی ہوتی ہیں ۔

True sun : (n) (علم النجوم) شمس حقیقی ۔

True time : (n) (علم النجوم) اصل وقت؛ حقیقی وقت ۔

Trueness : (n) (١) درستی؛ صداقت؛ بے ریائی؛ حقیقی؛ وفاداری ۔ (٢) پاکی ؛ صفا ؛ راستی ؛ خلوص ۔ (٣) صحت؛ ٹھیک ہونا ۔

Truepenny : (n) (قدیم) کھرا آدمی؛ وفادار آدمی؛ ایماندار آدمی۔

Truffle : (n) [ a deriv of Fr. Trufe.] (نباتیات) ترفاس؛ دُنبلان؛ ایک طرح کی کھمبی جو زمین کے نیچے اُگتی ہے اور اس سے کھانے کی قابیں سجاتے ہیں۔

Truffle : (n) ایک قسم کا چاکلیٹ ۔

Truffle-dog/-pig : (n) تربیت یافتہ کتا یا سُور جو ترفاس کو تلاش کرتا ہے ۔

Truffle worm : (n) کھمبی پیدا کرنے والا ایک قسم کا کیڑا ۔

Truffled : (a) ترفاس سے سجائی ہوئی؛ دنبلان دار؛ شبیہ دنبلان ۔

Trug : (n) (۱) لکڑی کا دودھ دان؛ دودھ کا بادیہ (کاٹھ کا) ۔ (۲) سینی یا تغار(پھل، ترکاری وغیرہ لانے کےلئے)۔

Truing : (n) راست کرنا ۔

Truism : (n) [f. True+ -ism.] (۱) (منطق) بدیہی امر ؛ مسلمہ حقیقت؛ بداہت ۔ (۲) قضیہء مکررہ؛ جس میں کوئی ایسی بات نہ کہی جائے جو اس کے ایک حصے سےخود بخود ظاہر نہ ہو ۔ (۳) پیش پا افتادہ بات ؛ فرسودہ مقولہ ؛ بےمزگی؛ ابتذال ۔

Truistic/-al : (a) بدیہی؛ بے مزہ؛ لطف سے خالی ۔

Trull : (n) [G. 'trulle'.] فاحشہ عورت؛ قحبہ؛ کسبی؛ داشتہ ؛ طوائف؛ بیسوا۔

Truly : (adv.)[OE. 'trewlice'.] (۱) وفاداری سے؛ ایمانداری سے؛ خلوص سے؛ نمك حلالی سے ۔ (۲) صدق دلی سے؛ سچائی سے؛ سچائی کے طور پر؛ صحیح صحیح؛ ٹھیك طور پر؛ ٹھیك طرح ۔ (۳) بے کم وکاست؛ بعینہ؛ بجنسہ؛ ھوبہو ۔ (٤) بجا طور پر؛ صحیح طور پر ۔ (٥) فطرتاً؛ فطری طور پر؛ لازمی طور پر ۔ (٦) نسلی؛ صحیح النسبی کے طور پر ۔ (۷) سچ مچ کا؛ دل سے؛ بےبناوٹ؛ حقیقت میں ؛ حقیقی طور پر ؛ خلوص سے ۔ (۸) اظہار بیان کو زور دینے کے لئے استعمال ہوتا ھے؛ فی الحقیقت؛ درحقیقت ۔ (۹) خط میں جو ایسے شخص کے نام ھو جس سے زیادہ تعلقات نہ ھوں لکھنے والا اپنے نام کے ساتھ لکھتا ھے (جیسے yours truly, N.R.) ۔ (۱۰) بہ طور فقرہء معترضہ، اب صرف ادبی زبان میں آتا ھے ۔ (۱۱) (مزاحاً) آپ کے نیاز مند کے لئے یہ کافی نہیں ھے ۔

Truly : (n) (برطانیہ) سچائی؛ صداقت؛ راست گوئی ۔

Trumeau : (n) (تعمیرات) ستون یا دیوار کا وہ حصہ جو کھڑکیوں ، دروں وغیرہ کے بیچ میں ھو؛ خصوصاً وہ ستون جو بڑے دروازے کو دو حصوں میں تقسیم کرتا ھے؛ فاصل۔

Trump : (n) [Fr. 'trompe'.] (۱) (موسیقی) (قدیم شعر میں) ترم ؛ بگل ؛ تری؛ بوق ؛ بگل یا اس کی آواز ۔ (۲) (مجازاً) زور سے پکارنے والا؛ بلند آواز سے اعلان کرنے والا ۔

Last trump doom/Trump of fame : صور قیامت ۔

Trump : (n) [Corruption of Triumph.] (۱) ترپ: (تاش کا) رنگ؛ ترپ کا پتا ۔ (۲) (بول چال) نہایت بہادر؛ خوش تدبیر یا فیاض آدمی؛ بڑا عمدہ آدمی؛ نیك دل آدمی ۔ (۳) (مجازاً) سیاق و سباق ۔

A call for trumps : ترپ چلنے کی فرمائش (اپنے ساتھی سے)۔

To put (a person) to his trumps : (۱) (مجازاً) کسی شخص کو اس پر مجبور کرنا کہ اپنے آخری وسائل سے کام لے ۔ (۲) تاش کھیلنے والے کو اپنے ترپ کھیلنے پر مجبور کرنا ۔

To turn up trumps : (۱) (بول چال) توقع سے بہتر ثابت ہونا ۔ (۲) غیر متوقع کامیابی کا ھونا ۔

Trump : (v) [f. Trump.] (۱) ترپ لگانا؛ ترپ کھیلنا ۔ (۲) (مجازاً) حکمی تدبیر یا آخری وسیلے سے کام لینا ۔ (۳) (مجازاً) ٹوپی پہننا یا پہنانا ۔ (٤) ایجاد کرنا؛ گھڑلینا؛ جھوٹ موٹ بنا لینا ۔

To trump up : گڑھ لینا؛ جھوٹ موٹ بنا لینا ۔

Trump card : (n) (۱) ترپ کا پتّا ۔ (۲) (مجازاً) حکمی تدبیر؛ نہایت عمدہ تدبیر؛ دلیل قاطع ودندان شکن ۔

Trump of fame : (n) آوازہء شہرت ۔

Trumpery : (n) [Fr. 'tromperie'.] (۱) ٹیم ٹام؛ محض نمائشی سازو سامان ۔ (۲) گھٹیا اوربھڑك دار چیزیں ۔ (۳) ردی یا نکمی چیزیں ۔ (٤) مہملات؛ لغویات؛ سخن مہمل ۔

Trumpery : (a) (۱) گھٹیا قسم کا؛ بھڑك دار ۔ (۲) سطحی؛ معمولی؛ ادنیٰ؛ بیکار؛ ردّی؛ نکمّا ۔

Trumpet : (n) [Fr. 'trompette'.] (۱) تُرم؛ تری؛ بگل؛ بوق؛ نفیری ۔ (۲) ترمچی؛ ترم بجانے والا؛ بگل بجانے والا؛ (کان کنی) ترمچی جو قاصد کی حیثیت سے بھیجا جاتا تھا ۔ (۳) آرگن باجے کا پردہ ۔ (٤) ترم کی شکل کی کوئی چیز مثلاً ایك قسم کی قیف ۔ (٥) ترم کی یا ترم کی سی آواز ؛ ہاتھی کی زور دار آواز ؛ ہاتھی کی چنگھاڑ ۔ (٦) آواز کو دور تك پہنچانے کا ایك

آله؛ آواز رساں؛ کان کا آله؛ اُذنك (وہ آله جس کی مدد سے بہرے سنتے ہیں) ۔ (۷) (مجازاً) آگاہ کرنے کا ذریعہ؛ آگاہ کرنے والا ۔ (۸) اطلاع دینے والا ۔

Ear - trumpet : کان کا آله؛ اُذنك (وہ آله جس کی مدد سے بہرے سن سکتے ہیں) ۔

Feast of trumpets : یہودیوں کی عید نوروز (جس میں خاص طور پر قرنا بجاتے ہیں) ۔

Flourish of trumpets : سنکھ یا قرنا کی آوازجو کسی شخص کا استقبال کرنے کےلئے بجائے جائیں ۔

Sea-trumpet : گھونگے کی قسمیں ۔

Speaking trumpet : آواز کو دور تك پہنچانے کا ایك آله؛ آواز رساں ۔

To blow one's own trumpet : (۱) اپنے منه میاں مٹھو بننا ۔ (۲) اپنی تعریف آپ کرنا ۔

Trumpet : (v) [f. prec.] (۱) ترم بجانا؛ بگل بجانا؛ بوق بجانا ۔ (۲) ترم بجا کر اعلان کرنا ؛ بگل کے ذریعے بلانا ۔ (۳) (مجازاً) به بانگ دُہل اعلان کرنا؛ دھوم مچا دینا ۔ (٤) (ہاتھی وغیرہ کا غصے سے) چنگھاڑنا ۔ (٥) ترم کی آواز نکالنا؛ ترم کی طرح آواز نکالنا ۔

Trumpet animalcule : (n) Stentor جنس کا infusoria (ترم نما ایك کیڑا) ۔

Trumpet-call : (n) (۱) ترم کی پکار ۔ (۲) (مجازاً) شدید تقاضائے عمل؛ دعوت عمل ۔

Trumpet-conch : (n) گھونگے کی ایك قسم ۔

Trumpet creeper : (n) ترم بیل ۔

Trumpet daffodil : (n) اُبی نرگس کی ایك قسم؛ ڈیفوڈل کی ایك قسم ۔

Trumpet-fish : (n) مچھلی کی ایك قسم : ترم مچھلی ۔

Trumpet-flower : (n) (۱) (نباتیات) ترم پھول؛ پودوں کی ایك قسم جن کے پتے یا پھول ترم کی شکل کے ہوتے ہیں ۔ (۲) دیکھو Trumpet creeper ۔

Trumpet-leaf : (n) پودوں کی ایك قسم جن کے پتّے یا پھول ترم کی شکل کے ہوتے ہیں ۔

Trumpet-lily : (n) سفید سوسن یا زنبق ۔

Trumpet-major : (n) ترم میجر؛ رسالے کے ترمچیوں کا افسر ۔

Trumpet-shaped : (a) مخروطی؛ مخروط کی شکل کا؛ بگل جیسا؛ بگل نما؛ بگل کی شکل کا ۔

Trumpet-shell : (n) ترم صدفه؛ گھونگے کی قسم ۔

Trumpet-tongued : (a) تیز آواز والی؛ اونچی آواز والی؛ چیخنےوالا؛ پُرخروش ۔

Trumpet-tree : (n) مغربی ہند اور جنوبی امریکا کا ایك درخت ۔

Trumpet-vine : (n) دیکھو Trumpet creeper

Trumpet-weed : (n) (۱) دیکھو Sea-Trumpet ۔ (۲) شمالی امریکا کی Lettuce کی جنس کی گھاس ۔ (۳) ایك قسم کا سن والا پودا ۔

Trumpet-wood : (n) ایك قسم کا امریکی درخت ۔

Trumpeter : (n) [Fr. 'trompeteur'.] (۱) (موسیقی) ترمچی؛ قرنا بجانےوالا ۔ (۲) رسالے کا سپاہی جو ترم سے کسی حکم کا اعلان کرتا ہے ۔ (۳) ایك قسم کا کبوتر؛ کونئی اور پرند جس کی آواز ترم سے مشابه ہو؛ ترم سارس ۔ (٤) ایك قسم کا راج ہنس جو شمالی امریکا میں ہوتا ہے؛ (حیوانیات) ترم راج ہنس؛امریکی راج ہنس ۔ (٥) ترم کے ذریعے اعلان کرنے والا؛ بلند گو ۔ (٦) Latris جنس کی مچھلی (جو آسٹریلیا، تسمانیه اور نیوزی لینڈ میں پائی جاتی ہے) ۔

To be one's own trumpet : اپنے منه میاں مٹھو بننا ۔

Trumpeter hornbill : (n) Bycanistes جنس کی افریقی چڑیا ۔

Trumpeter swan : (n) شمالی امریکا کا راج ہنس ۔

Trumpetry : (n) ترم کی آواز؛ بگل کی آواز ۔

Trumpety : (a) ترم کی شکل کا؛ بگل کی شکل کا ۔

Truncal : (a) [f. L. 'truncus'.] (۱) (تشریح) بدنی؛ انسان کے دھڑ کا ۔ (۲) (نباتیات) ساقی؛ تنئی؛ (درخت کے) پتے کا ۔

Truncate : (v) [f. L. 'truncat'.] (۱) پھننگ کاٹنا؛ (درخت کی) شاخیں کاٹنا ۔ (۲) (مخروطی یا استوانی شکل کی چیز کا) چوٹی یا سرا کاٹنا ۔ (۳) سر، ہاتھ پیر وغیرہ کاٹنا (انسان کے دھڑ سے)؛ لنگڑا کرنا؛ لولا کرنا؛ ہاتھ پیر کاٹ ڈالنا ۔ (٤) شروع یا آخر کے جملے حذف کردینا (عبارت سے)؛ کاٹنا چھانٹنا؛ قطع و برید کرنا ۔ (٥) (قلم یا بلور کو) تراشنا؛ کناروں کو تراش کر پہلو نکالنا ۔ (٦) (مجازاً) بیکار کر دینا ۔

Truncate : (a) (۱) (نباتیات) کٹواں؛ مقطوع؛ پتّی یا پَروغیرہ جس کا سر کٹا ہوا معلوم ہو ۔ (۲) سرکٹا؛ مقطوع؛ سربریدہ؛ مقطوع الاطراف؛ فاقد راس؛ بے سر ۔ (۳) کٹی چھنٹی (عبارت) ۔

Truncated : (a) [f. 'truncatus'.] (۱) کٹا ہوا؛ مقطوع؛ مقطوع الاطراف ۔ (۲) بے سر ؛ بریدہ ؛ مقطوع ؛ ناقص؛ سر، ہاتھ پیر وغیرہ کٹا ہوا؛ بُریدہ ۔ (۳) (ہندسہ) مخروطی شکل کا ۔ (٤) کٹی چھنٹی (عبارت)؛ مختصر ۔ (٥) (قلم یا بلور) تراشا ہوا ۔

Truncated cone : (n) (ہندسہ) مخروطِ ناقص ۔

Truncated cube : (n) مکعبِ ناقص ۔

Truncated pyramid : (n) (تعمیرات) ہَرم ناقص ۔

Truncately : (adv.) مقطوع طور پر: مخروطی شکل میں ؛ سر بریدہ حالت میں ۔

Truncation : (n) [Late L. 'truncationem'.] (۱) قطع سر ؛ سر زنی؛ ابترسازی ؛ کاٹ چھانٹ ؛ قطع وبرید ۔ (۲) قطع اطراف؛ بُریدگی ۔ (۳) عبارت کی کاٹ چھانٹ ؛ (حیوانیات) مقطوعیت ۔

Truncature : (n) دیکھو Truncation

Truncheon : (n) [OFr. 'tranchan'.] (۱) ڈنڈا؛ سونٹا (خصوصاً پولس کے سپاہیوں کا) ۔ (۲) عصا جو کسی منصب کی نشانی ہو ۔ (۳) (نقابت) ارل مارشل کا عصا (ڈھال کے مارکے میں) ۔

Truncheon : (v) ڈنڈے یا سونٹے سے مارنا؛ عصا سے مارنا ۔

Truncheoned : (a) عصا دار؛ ڈنڈے سے مسلح ۔

Truncheoner : (n) عصا رکھنے والا (سپاہی) ۔

Truncus : (n) [L.] (۱) وعا الدّم ؛ شہ رگ ۔ (۲) (نباتیات ، حیوانیات) تنا؛ (حیوانیات)بدنہ ۔ (۳) (تشریح) صدر ؛ سینہ (انسانوں اور جانوروں کا) ۔

Truncus arteriosus : (n) (حیوانیات، تشریح) شریانی تنا ۔

Trundle : (n) [Parallel form to Trendle.] (۱) چھوٹا سا چوڑا پہیا مثلاً کرسی یا میز کے پائے کا ۔ (۲) چھوٹی چرخی جس کے دندانے استوانی شکل کے ہوں ۔ (۳) نیچے پہیوں کا ٹھیلا یا گاڑی ۔ (٤) (جہاز کی) دھرے چرخ کے نچلے حصے کا سرا ۔ (٥) (میکانیات) چرخک ؛ چھوٹا پہیا ۔ (٦) دیکھو Lantern-wheel ۔ (۷) دیکھو Truckle-bed ۔

Trundle : (v) [Parallel form to Trendle. (n)] (۱) لڑھکنا؛ لڑھکانا (پہیے، ٹھیلے وغیرہ کا) ۔ (۲) (عامیانہ) (کرکٹ) گیند پھینکنا ؛ بولنگ کرنا ۔ (۳)گھمانا؛ چکردینا؛ پھرانا؛ چرخے کی طرح گھمانا؛ پھرنا؛ چکر کھانا ۔ (٤) پہیے پر گھومنا یا گھمانا ۔ (٥) (ہاتھ گاڑی ، پہیے دار کرسی وغیرہ کو) ٹھیلنا یا کھینچنا (کسی خاص رخ پر) ۔ (٦) سائیکل پر جانا؛ سائیکل چلانا؛ پہیے دار گاڑی پر جانا ۔ (۷) (مجازاً) جانا؛ ٹہلنا؛ تیزی سے دوڑنا ؛ آسانی سے دوڑنا ؛ چلے جانا ۔ (۸) نکال دینا؛ بھیج دینا؛ جانے دینا؛ علاحدہ کرنا؛ برخاست کرنا ۔

Trundle-bed : (n) دیکھو Truckle-bed

Trundle-head : (n) (جہاز رانی) لنگرِ چرخ کا مدوّر نچلا سرا ۔

Trunk : (n) [Fr. 'tron(c)k'.] (۱) (نباتیات) تنا (درخت کا)؛ ساق ۔ (۲) دھڑ (انسان یا جانور کا)؛ (تشریح) تن بدن؛ (تشریح) شریان کی اصلی ۔ (۳) کسی چیز کا اصل حصہ؛ دھڑ ۔ (٤) ریل یا نہر کی اصلی لائن (ریلوے) شاہراہ ۔ (٥) شریک لائن؛ ٹیلفون، ٹیلیگراف کی اصل لائن خصوصاً وہ جو ایک شہر سے دوسرے شہر تک جاتی ہو ۔ (٦) ٹرنک ؛ پیٹی ؛ کپڑے رکھنے کا صندوق ۔ (۷) لکڑی کا مستطیل ظرف یا آبریز؛ کان کنی میں دھاتوں کو الگ کرنے کے لئے مستطیل شکل کا روشن دان وغیرہ ۔ (۸) ڈھول کی شکل کا فشارہ جو بعض انجنوں میں استعمال ہوتا ہے ۔ (۹) (حیوانیات) ہاتھی کی سونڈ؛ خرطوم ۔ (۱۰) کمر سے گھٹنوں تک کی برجس جو سولھویں اور سترھویں صدی میں پہنتےتھے ۔ (۱۱) (تعمیرات) ساق ستون ؛ بدن العمود ۔ (۱۲) (سمعیات) بول نلی ۔ (۱۳) ایک قسم کا

صندوق یا بکس جس میں زندہ مچھلی رکھی جاتی ھے؛ صندوق ماہی - (١٤) ڈھلوان نالی؛ نالی یا نلی جو سیال اشیاء کو منتقل کرے - (١٥) ورزشی کوتاہ شلوار -

**Trunk : (v)** (دھات وغیرہ کو) چکنا کرنا (پانی میں گرم کرکے)-

**Trunk-breeches : (n)** (اب صرف تاریخ میں) دیکھو Trunk-Hose -

**Trunk-call : (n)** ٹرنک کال: دوسرے شہر میں ٹیلیفون کے ذریعے بات چیت -

**Trunk-circuit : (n)** (ٹیلی فون) شاہ دور؛ ٹرنک دَور؛ ٹرنک سرکٹ-

**Trunk deck : (n)** عرشۂ کشتی کا بالائی حصہ -

**Trunk drawers : (a)** پتلون کے نیچے پہننے کا گھٹنوں تک کا پاجامہ-

**Trunk-engine : (n)** ڈھول نما فشارے کا انجن؛ نلی دار فشارے کا انجن-

**Trunk-fish : (n)** Ostracion جنس کی مچھلی -

**Trunk-hose : (n)** (١) کمر سے گھٹنوں تک کی برجس جو سولھویں اور سترھویں صدی میں پہنتےتھے - (٢) (برجس پہنے ھوئے) قدیم طرز -

**Trunk line : (n)** (١) (ٹیلیفون) شاہ دَور -(٢) (ریل وغیرہ) شاہراہ؛ اصل سڑک -

**Trunk main : (n)** پانی کا نل؛ پانی کا بڑا پائپ -

**Trunk-maker : (n)** ٹرنک بنانے والا؛ بکس بنانے والا -

**Trunk-nail : (n)** بڑی خوشنما کیل جو ٹرنک یا تابوت وغیرہ میں لگاتے ہیں-

**Trunk-road : (n)** شاہراہ؛ بڑی سڑک؛ اصل سڑک -

**Trunked : (a)** (١) تنا والا؛ شاخ دار -(٢) خرطوم دار -

**Trunkful : (a)** ٹرنک بھر؛ صندوق بھر -

**Trunkless : (a)** بے دھڑ کا؛ بے تنے کا -

**Trunnion : (n) [Fr. 'trognon'.]** (١) (اسلحہ) محور حامل؛ سر محور(توپ) - (٢) توپ کی کیل؛ توپ کا پتلا سرا (جو دونوں طرف نکلا ھوتا ھے)؛ بازو؛ دستہ -(٣) انجن کے بوائلر کا پتلا سا دودکش-

**Trunnion-box : (n)** توپ کی کیل کے اوپر لگایا ھوا دھات کا بکس-

**Trunnion-carriage : (n)** چھوٹی توپ کا بالائی حصہ -

**Trunnion-plate : (n)** توپ گاڑی کے بغل کا آہنی پلیٹ -

**Trunnion-ring : (n)** توپ کے گرد کی گولائی -

**Trunnioned : (a)** نلی دار؛ دودکش دار -

**Truss : (n) [Fr. 'trousse'.]** (١) (تعمیرات) پیل پایہ؛ قینچی؛ اڑواڑ؛ دھرا؛ بیچ میں جڑا ھوا کھمبا؛ کھمبا جس میں آڑی ٹیکن لگی ھو؛ چوب بندی - (٢) خشک گھاس کا پرانا گٹھا (٥٦ پونڈ کا)؛ نیا گٹھا (٦٠ پونڈ کا)؛ پیال کا گٹھا (٣٦ پونڈ کا) - (٣) پھولوں کا گچھا یا طرہ - (٤) درسا جس پر کوئی مجسمہ وغیرہ قائم ھو؛ پایۂ مجسمہ - (٥) (جہاز) لوھے کا بریکٹ جس سے نیچے کی افقی بلیاں مستول سے جکڑی ھوتی ہیں - (٦) (جراحی) پیٹی یا کمانی جس سے فتق کی بیماری میں کام لیتے ہیں؛ فتق بند؛ حفاض - (٧) (نباتیات) گٹھا؛ پولا؛ پولی - (٨) چست وتنگ شلوار یا جامہ -

**Truss : (v) [Fr. 'trousser'.]** (١) پیل پایہ یا کھم لگا کر سہارا دینا (چھت، بلی وغیرہ کو) - (٢) (پکانے سے پہلے) پرند کے بازو باندھ دینا - (٣) مشکیں کسنا؛ بازو کولھوں پر باندھ دینا- (٤) پھانسی دینا- (٥) (بازو وغیرہ کا) دبوچنا؛ (پرند کو) پکڑ لینا - (٦) محکم کرنا؛ مضبوط کرنا؛ پٹی یا پٹکے سے کسنا - (٧) گرہ دینا؛ آراستہ کرنا؛ سجانا؛ بال سنوارنا؛ ربن وغیرہ سے بال باندھنا - (٨) ایک ساتھ باندھنا؛ گٹھا بنانا - (٩) سامان سفر باندھنا -

**Truss-bridge : (n)** قینچی پُل؛ پیل پایہ دار پُل -

**Truss-beam : (n)** قینچی دار شہتیر -

**Truss-rod : (n)** پیل پایہ کسنے کا راڈ؛ چوب تختہ بندی -

**Trussing : (n)** (١) مشکیں کسنے کا عمل؛ کھم لگاکر سہارا دینے کا عمل - (٢) محکم سازی؛ چوب بست زنی -

Trussing machine : (n) وہ مشین جس کے ذریعے کھم لگایا جاتا ہے؛ مشینِ چوب بست زنی ۔

Trust : (n) [Early ME. 'trost(e), truste'.] (۱) اعتماد ؛ بھروسا؛ اطمینان؛ توکل ۔ (۲) امید واثق؛ پوری امید؛ پوری توقع؛ امانت؛ وثوق ۔ (۳) وہ شخص یا چیز جس پر بھروسا یا جس سے امید ہو؛ امیدوں کا مرکز ۔ (٤) حُسن ظن ؛ اعتبار (جو بغیر ثبوت یا تصدیق کے کرلیا جائے) ۔ (٥) ساکھ؛ اعتبار؛ اعتقاد؛ عہدہ داری ۔ (٦) ذمہ داری (جو اعتبار کی وجہ سے ہو) ۔ (۷) (قانون) تولیت (املاک یا جائداد کی)؛ وقف: جائداد جو زیر تولیت ہو؛ ٹرسٹ؛ وثیقہ ۔ (۸) امانت؛ ودیعت؛ کارمفوضہ ۔ (۹) (تجارت) ٹرسٹ؛ اتحاد تجارت (کئی تجارتی کمپنیوں کا متحدہ کاروبار جس کی غرض عموماً یہ ہوتی ہے کہ مقابلے میں حریفوں کو شکست دے، ایک مرکزی کمیٹی حصہ داروں کے تمسکات کا بڑا حصہ خرید لیتی ہے، انہیں ووٹ کا حق نہیں رہتا، صرف منافع ملتا ہے)؛ ایتلاف ۔ (۱۰) (قانون) متولی؛ ٹرسٹی؛ امین؛ ٹرسٹی کا رکن۔

Takes every thing on trust : ہر بات پر اعتبار کرلیتا ہے؛ ہر چیز میں حُسن ظن سے کام لیتا ہے ۔

To take on or upon trust : بغیر تحقیق اور ثبوت کے قبول کرنا؛ آنکھ بند کرکے اعتماد کرلینا ۔

Trust : (v) [f. Trust (n)] (۱) اعتماد کرنا؛ بھروسا کرنا ؛ اعتبار کرنا؛ باور کرنا؛ مطمئن ہونا؛ کسی پر توکل کرنا؛ رازدار بنانا ۔ (۲) (چیز کو کسی کی) امانت میں دینا؛ سپرد کرنا؛ (امانت) رکھوانا؛ امین ترکہ کرنا ۔ (۳) گاہک کو مال ادھار دینا ۔ (٤) امید کرنا؛ (شاذ) امید واثق رکھنا۔ (٥) یقین دلانا؛ اعتبار کرانا ۔ (٦) تفویض کرنا ۔

Trust-certificate/Trust-share certificate : (n) ایسے حصص جن میں منافع تو ملتے ہوں لیکن ووٹ دینے کا حق حصہ دار کو نہ ہو ۔

Trust company : (n) (امریکا) ٹرسٹیوں کی جماعت جس میں ٹرسٹیوں کے فرائض انجام دیئے جاتے ہیں ۔

Trust deed : (n) (۱) تولیت نامہ ؛ (قانون) وقف نامہ ؛ وہ دستاویز جس کے رو سے مالک اپنی جائداد کسی متولی یا قرض خواہوں کے سپرد کرے کہ وہ قرض چکانے کے بعد واپس کردیں ۔ (۲) وثیقہ نامہ؛ تولیت نامہ جس کی رو سے جائداد کسی خاص غرض سے تولیت میں دی جائے۔

Trust estate : (n) وہ علاقہ جو وقف ہو؛ وقف املاک ۔

Trust fund : (n) (۱) املاکِ وقف؛ چیز یا رقم جو وقف کردی گئی ہو ۔ (۲) وہ جائداد جو وقف کردی گئی ہو؛ ٹرسٹ کا فنڈ ۔

Trust house : (n) وہ ہوٹل یا عوامی ادارہ جو ٹرسٹ کمپنی کے ذریعے چلائی جائے ۔

Trust indenture : (n) دستاویز جس کے ذریعے وقف کیاجائے؛ دستاویز وقف ۔

Trust investment : (n) ٹرسٹ کی رقم کا راس المال ؛ نیز ٹرسٹی اسٹاک ۔

Trust-money : (n) رقم زیر تولیت ؛ ٹرسٹ کی رقم ۔

Trust property : (n) جائداد وقف ؛ وقف کی جائداد ؛ وقف شدہ جائداد ۔

Trustability : (n) قابل اعتماد ہونے کی حالت؛ قابل اعتمادی ؛ قابل اعتباری۔

Trustable : (a) قابل اعتماد ؛ قابل اعتبار ؛ قابل امانت ۔

Trustee : (n) [f. Trust (v)+ EE.] (۱) (قانون) متولی ۔ (۲) (عام معنی) ٹرسٹی؛ امین؛ امانت دار؛ اس جماعت کا رکن جس کے سپرد کسی کالج یا ادارے کا انتظام ہو ۔ (۳) کسی چیز کے انتظام اور حفاظت کا ذمہ دار ۔

The public trustee : متولی عام ؛ ایک سرکاری عہدہ دار جو انگلستان میں سنہ ۱۹۰۸ میں مقرر کیا گیا ہے اور جو کوئی چاہے وہ اپنی وصیت کا عمل در آمد اس کے سپرد کر سکتا ہے ۔

Trustee : (v) (۱)(شخص یا اس کی جائداد کو) ٹرسٹی، امین کے ہاتھ میں رکھنا ۔ (۲) امین کے طور پر کام کرنا؛ امانت کے لئے سپرد کرنا؛ تولیت میں دینا ۔ (۳) Trustee process میں (کسی شخص کو) امین مقرر کرنا ۔ (٤) امانت قبول کرنا ۔ (٥) قرض دار کی ملکیت کو تیسرے شخص کے حوالے کر دینا ۔

Trustee process : (n) (۱) (امریکا) مقروض کی جائداد کےعلاوہ ساری چیزوں کی قرقی کا عمل جو چیزیں کسی تیسرے شخص کے قبضے میں ہوں ۔

Trustee security : (n) بڑا اسٹاک جس میں ٹرسٹ فنڈ ہو یا جسے قانونی طور پر خرچ کیا جائے ۔

Trustee stock : (n) دیکھو Trustee security

Trusteeism : (n) امانت سپاری؛ تعین امین؛ تولیت ۔

Trusteeship : (n) متولی یا ٹرسٹی کا منصب؛ امانت داری؛ تولیت ۔

Trusten : (v) (انگریزی بول چال) دیکھو Trust (v)

Truster : (n) (۱) امانت گزار؛ ودیعہ گزار؛ وقف کرنے والا ۔ (۲) اطمینان کرنےوالا؛ اعتبار کرنے والا؛ اعتماد کرنے والا ۔ (۳) قرض دینے والا ۔

Trustful : (a) بااعتماد؛ پُراعتماد؛ معتمد؛ مطمئن؛ اعتماد کرنےوالا؛ اعتبار کرنے والا؛ جس کی طبیعت میں دوسروں پر اعتماد کرنے کا مادّہ ہو ۔

Trustfully : (adv.) بااعتماد طور پر؛ اعتماد کرتے ہوئے؛ بھروسا کرتے ہوئے ۔

Trustfulness : (n) قابل اعتماد ہونا؛ اعتبار یا اعتماد کا مادّہ؛ اطمینان ۔

Trustification : (n) وقف میں تبدیلی؛ وقف کی تشکیل ۔

Trustify : (v) (معاشیات) وقف میں تبدیلی کرنا؛ وقف کی تشکیل کرنا ۔

Trustily : (adv.) قابلِ اعتمادطریقے سے؛ قابلِ اعتبار طور پر۔

Trustiness : (n) معتبری؛ قابل اعتماد ہونا ۔

Trusting : (a) معتمد؛ بااطمینان؛ اطمینان کرنے والا ۔

Trustingly : (adv.) اعتماد کرکے؛ اعتبار کرکے؛ بھروسا کرکے ۔

Trustingness : (n) معتبری۔

Trustle : (n) (بول چال) Trestle کا متبادل ۔

Trustless : (a) (۱) ناقابل اعتماد؛ بےاعتماد؛ دغاباز؛ غدار؛ بے وفا؛ دھوکے کا؛ جس پر بھروسا نہ ہو ۔ (۲) اعتبار نہ کرنے والا؛ شکی؛ بدگمان ۔

Trustlessly : (adv.) بے اعتمادی سے؛ بے وفائی سے؛ دھوکے کے ساتھ۔

Trustlessness : (n) بےاعتمادی؛ بے اعتباری ۔

Trustman : (n) امین؛ امینِ ترکہ ۔

Trustor : (n) معطی؛ عطا کرنےوالا؛ ہبہ کرنے والا ۔

Trustwoman : (n) امین عورت؛ وہ عورت جس کا کام وقف سے متعلق ساری چیزوں کی دیکھ بھال یا حساب کتاب وغیرہ کرنا ہو ۔

Trustworthily : (adv.) قابل اعتمادی کے ساتھ؛ معتبری کے ساتھ۔

Trustworthiness : (n) قابل اعتماد ہونا؛ قابل وثوق ہونا؛ قابل اعتبار ہونا؛ معتبری۔

Trustworthy : (a) قابل اعتماد؛ معتمد؛ موثق؛ درست؛ امین؛ معتبر؛ قابل اعتبار؛ قابل وثوق؛ بھروسے کے لائق؛ بھروسے کا ۔

Trusty : (a) قابل اعتماد؛ معتبر؛ موتمن؛ مورد اطمینان؛ امین؛ اطمینان بخش؛ بھروسے کا؛ قابل اعتبار؛ قابل وثوق؛ جس پر بھروسا کیا جائے؛ جس پر اعتماد رکھا جائے ۔

Trusty : (n) (۱) (امریکا) نیک چلن قیدی؛ جس کے ساتھ خاص مراعات ہوتی ہے ۔ (۲) اعتماد کرنے والا ۔

Truth : (n) [OE. 'triowth'.] (۱) سچائی؛ راستی؛صدق؛ صحت؛ دیانت؛ خلوص؛ وفاداری؛ نمک حلالی؛ خیر خواہی ۔ (۲) ٹھیک حالت؛ درست حالت؛ صحت ۔ (۳) سچ؛ سچی بات؛ حق؛ حقیقت؛ صداقت؛ درستی؛ اصلیت؛ دیانتداری ۔ (٤) اثبات حقیقت مطلق؛ روحانی صداقت ۔ (۵) حقائق؛ واقعیات؛ واقعیت؛ وجود ۔ (٦) میثاق؛ پیمان؛ عہد؛ قرارداد ۔ (۷) ایمان؛ اعتماد؛ عقیدہ؛ راسخ الاعتقادی؛ تقلید پسندی ۔ (۸) درستکاری؛ پاکی؛ حقانیت؛ بدیہیات ۔ (۹) علم؛ معلومات؛ وقوف؛ ادراک ۔ (۱۰) (قدیم مصری دیو مالا) سچائی کے دیوتاؤں میں سے ہر ایک ۔

Am a lover of truth : میں حق پرست ہوں؛ حق کا شیدائی ہوں ۔

God's truth : حقیقت محض؛ بالکل سچی بات ۔

Gospel truth : انجیل کےحقائق؛ کوئی بات جو انجیل کی طرح سچی ہو؛ آیت؛ حدیث ۔

In truth : (ادبی زبان) حقیقت میں؛ واقعی ۔

Of a truth : (قدیم) حقیقت میں؛ واقعی ۔

Out of truth : حقیقت کے خلاف ۔

Rational truth : (فلسفہ) حقیقت عقلی ؛ عقلی صداقت۔

Tell (speak) the truth and shame the devil : دیکھو Shame (v)

To say, speak, or tell the truth : سچ بولنا؛ حقیقت بیان کرنا؛ کسی واقعہ کو صحیح صحیح بیان کرنا یا رپورٹ کرنا ۔

Truth drug : (n) (نباتیات) نباتات صداقت؛ مکو ۔

Truth drug : (n) وہ دوا جس کے استعمال سے لوگ حقیقت بیان کرنے لگیں ۔

Truth frequency : (n) (فلسفہ) تعددِ صداقت؛ تکرار صداقت ۔

Truth function : (n) (فلسفہ) وظیفہء صداقتؔ ۔

Truth functional : (a) (فلسفہ) وظیفہء صداقت کا یا اس سے متعلق۔

Truth functionally : (adv.) (فلسفہ) وظیفہء صداقت کے طور پر ۔

Truth lover : (n) طالب حقیقت؛ عاشق راستی ۔

Truth speaker : (n) راست گو؛ حقیقت گو؛ راست گفتار ؛ سچ بولنے والا ۔

Truth value : (n) (فلسفہ) صداقتی قدر ۔

Truthful : (a) (۱) سچا؛ راست گو؛ صادق؛ سچ بولنے والا ؛ صادق القول ۔ (۲) سچا؛ حقیقت پر مبنی (قصہ وغیرہ)۔

Truthfully : (adv.) صداقت کے طور پر؛ راست گوئی کے ساتھ؛ سچائی سے؛ سچ مچ ۔

Truthfulness : (n) صداقت؛ راست گوئی؛ سچائی؛ راستی ؛ حقیقت۔

Truthless : (a) (۱) جھوٹا؛ غلط (بیان وغیرہ)؛ دروغ گو ؛ کاذب ۔ (۲) بے وفا؛ بدعہد (شخص)۔

Truthlessness : (n) (۱) دروغ گوئی؛ کذب ۔ (۲) بے وفائی ؛ بد عہدی۔

Truths : (n) (فلسفہ) حقائق ۔

Empirical truths : (فلسفہ) حقائقِ تجربی ۔

Home truths : کھری کھری باتیں؛ چبھتی ہوئی باتیں؛ کسی شخص کی واقعی برائیاں جو اس کے سامنے کی جائیں اور اسے ناگوار ہوں ۔

Primary truths : (فلسفہ) حقائق اوّلیہ ۔

Rational truths : (فلسفہ) حقائق عقلی ۔

Truthsman : (n) حقیقت جُو آدمی؛ حقیقت کی تلاش کرنے والا شخص؛ طالب حق ۔

Truthy : (a) دیکھو Truthful

Try : (n) [f. Try.(v)] (۱) آزمائش؛ امتحان؛ (شاذ) تجربہ ۔ (۲) کوشش؛ جدوجہد؛ سعی ۔ (۳) (فٹ بال رگبی) لڑائی؛ ایک فریق کا یہ حق کہ وہ گیند کو گول کے سامنے رکھ کر ٹھوکر مارکر گول کرنے کی کوشش کرے ۔ (٤) عدالتی جانچ پڑتال؛ عدالتی تحقیقات ۔

Try : (v) [OFr. 'trier'.] (۱) آزمائش کرنا؛ آزمانا؛ تجربہ کرنا۔ (۲) ابتلا میں ڈالنا؛ مصیبت میں ڈالنا؛ تکلیف دینا ۔ (۳) آزما کر دیکھنا؛ کرکے دیکھنا؛ کسی چیز کے اثرات کو جانچنا؛ پرکھنا ۔ (٤) عدالتی تحقیقات کرنا؛ سماعت کرنا (مقدمے کی)؛ مقدمہ چلانا (کسی شخص پر)؛ (کسی جرم میں) ماخوذ کرکے تحقیقات کرنا؛ انصاف کرنا ۔ (٥) کسی کام کی کوشش کرنا ۔ (٦) جدوجہد کرنا؛ کوشش کرنا؛ کسی چیز کا پتہ چلانے کی کوشش کرنا؛ تلاش کرنا ۔ (۷) کُھردرے تختے کو رندا کر کےصاف کرنا ۔ (۸) (دھات یا چربی یا تیل کو) پگھلا کر جوش دے کر صاف کرنا؛ چربی پگھلانا؛ تانا؛ تاکر نکالنا ۔ (۹) شہد سے موم نکالنا۔

Must try and get it finished tonight : (بول چال) کوشش کرکے اسے آج رات ختم کردینا چاہئیے ۔

To try a door/- window : کوشش کرکے کھول لینا؛ کوشش کرکے معلوم کرلینا ۔

To try an experiment : تجربہ کرنا؛ نتیجہ پر غور کئے بغیر کوئی کام کرنا ۔

To try (one's) hand : پہلی دفعہ کوئی کام کرنے کی کوشش کرنا؛ کسی شخص کی صلاحیت وغیرہ کی جانچ کرنا ۔

To try it on the dog : اس طرح جانچنا یا تجربہ کرنا کہ نقصان صرف کمزور کو ہی ہوگا ۔

To try it (one's tricks) with person : (کسی شخص کے ساتھ) چھیڑ؛ شرارت وغیرہ شروع کرنا ۔

To try out : اچھی طرح آزمانا؛ آزمائش کرنا ۔

To try over : جانچ پڑتال کرنا؛ آزمانا ۔

Try - : جزو ترکیبی بمعنی کوشش؛ جدوجہد ۔

Try a fall : (n) کشتی ۔

To try a fall : کشتی میں چت ہونا ۔

Try at : (v) کوئی کام کرنے کی کوشش کرنا؛ جدو جہد کرنا؛ سعی کرنا ۔

Try back : (v) (۱) (شکاری کتوں کے لئے) کھوج لگانے کے لئے پیچھے لوٹنا ۔ (۲) گھوم پھر کر اسی بات پر آجانا ۔ (۳) (شکاری کتوں کو) واپس بلانا ۔

Try-cock : (n) دیکھو Gauge-cock

Try conclusions : (n) (کسی فن میں) آزمائش یا مقابلہ ۔

Try for : (v) (۱) اختیار کرنے کی کوشش کرنا؛ کسی چیز کے درپے ہونا؛ حاصل کرنے کی سعی کرنا ۔ (۲) مقابلہ کرنا یا درخواست دینا (ملازمت وغیرہ کے لئے)۔

Try it on : (v) (عامیانہ) دھوکا دہی کی کوشش کرنا؛ (خصوصاً چوری میں) چوری پر زندگی گزارنا ۔

Try on : (v) (کپڑا) پہن کر دیکھنا (کہ ٹھیک ھے یا نہیں) ۔

Try-on : (n) (بول چال) دھوکا دینے کی کوشش ۔

Try out : (v) آزمائش کرنا؛ آزمانا ۔

Try-out : (n) آزمائش ۔

Try square : (n) بڑھئی کا گنیا؛ ٹیڑھی چیز کو سیدھا کرنے والا آلہ ۔

Try your hand at : (v) اُسے کرنے کی کوشش کرو؛ اس پر اپنا تیر آزماؤ ۔

Trygon : (n) [L.] (حیوانیات) ٹنک مچھلی کی جنس ۔

Trying : (n) کوشش؛ سعی؛ جدوجہد؛ ساعی؛ کوشش کرنے والا۔

Trying : (a) پُرزحمت؛ طاقت فرسا؛ سخت؛ کٹھن؛ دشوار ؛ صعب؛ تکلیف دہ ۔

Trying-plane : (n) لمبا بھاری رندہ ۔

Trying-square : (n) بڑھئی کا گُنیا؛ ٹیڑھی چیز کو سیدھا کرنے والا آلہ ۔

Tryingly : (adv.) تکلیف دہ طور پر؛ دشواری کے ساتھ؛ پُرزحمت انداز سے ۔

Tryingness : (n) دشواری؛ سختی ۔

Tryma : (n) [mod. L.] (نباتیات) گٹھل دار پھل کے مانند ایک پھل۔

Trypanosoma : (n) [mod. L.] خون کا طفیلی جرثومہ جس سے مرض النوم اور دوسری بیماریاں پیدا ہوتی ہیں ۔

Trypsin : (n) [Perh. f. Gr.] ٹرانپسین؛ لبلبے کی رطوبت کا ہاضم مادہ ۔

Trypsinogen : (n) لبلبے کی رطوبت کا دانہ دار ہاضم مادہ ۔

Tryptic : (a) ٹرانپسین کا یا اس سے متعلق ۔

Tryptone : (n) پپٹون؛ ایک قسم کا البومنی مادہ ۔

Trysail : (n) (جہاز رانی) چھوٹا بادبان جو طوفانی موسم میں مستول پر چڑھایا جاتا ھے اور ایک لٹھے سے بندھا رہتا ھے ۔

Tryst : (n) [Origin the same word as ME. 'Triste'.] (۱) مقررہ وقت اور مقررہ مقامات پر ملاقات ۔ (۲) ملاقات کا وعدہ؛ موعودہ ملاقات ۔

To bide tryst : مقررہ مقام اور مقررہ وقت پر ملاقات کا انتظار ۔

To break tryst : موعودہ ملاقات کی خلاف ورزی کرنا؛ ملاقات کی عہد شکنی کرنا ۔

To hold, keep tryst : مخصوص مقام اور مخصوص وقت پر ملاقات کرنا ۔

To make tryst : مخصوص مقام اور مخصوص وقت پر ملنے کا وعدہ کرنا ۔

Tryst : (v) (۱) ملاقات کا وعدہ کرنا ۔ (۲) ملاقات کا وقت متعین کرنا ۔ (۳) کسی شخص کے ساتھ کوئی کام کرنے کا وعدہ کرنا، خصوصاً ملنے کے لئے وقت اور جگہ متعین کرنا ۔ (٤) مخصوص وقت اور مخصوص جگہ پر ملاقات کرنا یا ملاقات کا وعدہ کرنا ۔ (٥) موعودہ مقامات یا وقت پر ملنا ۔

Tryster : (n) ملاقات کا وعدہ کرنے والا؛ میعادگاہ اور وقت مقررہ پر ملاقات کرنے والا ۔

Trysting : (n) ملاقات کرنا؛ میعادگاہ اور وقت مقررہ پر ملنا ۔

Trysting day : (n) موعودہ ملاقات کا دن ۔

Tryworks : (n) وہیل کی چربی کے جانچنے کا آلہ ۔

Tsar : (n) [Russ.] دیکھو Czar

Tsetse : (n)[Sechwana, i.e.Bechuana language.] جنوبی افریقہ کی ایک مکھی (جس کے کاٹنے سے مویشی، کتے وغیرہ مر جاتے ہیں) ۔

Tu-a-motuan : (a) مجمع الجزائر تواموتو کا یا اُس سے متعلق یا وہاں کے باشندوں سے متعلق ۔

Tu-a-motuan : (n) جزائر تواموتو کا پیدائشی باشندہ ؛ تواموتو۔

Tu-a-ta-ra/Tuatara : (n) [Maori, 'tua' + 'tara'.] ایک بڑا رینگنے والا حشرہ جو عام طور پر نیوزی لینڈ میں پایا جاتا تھا اور اب چند چھوٹے چھوٹے جزیروں کے ساحل ہی تک محدود ہے، اس کی شکل عموماً چھپکلی جیسی ہوتی ہے ۔

Tu-art/Touart : (n) آسٹریلیا کا ایک درخت جس سے سفید گوند رستا ہے (یوکلپٹس، ببول وغیرہ) جس کی لکڑیاں سخت اور دیرپا ہوتی ہیں ۔

Tu-jen : (n) جنوبی چین کے طے (Tai) کی مختلف جماعتوں میں سے ایک ۔

Tu quoque : (n) تم بھی؛ جوابی الزام ؛ رد الزام : یہ کہ تم بھی تو ایسے ہی ہو؛ تم نے بھی تو یہی کیا ۔

Tu-whit/Tu-whoo : (n) [Imitative.] الّو کی آواز کی نقل ؛ اس چیخ کا اظہار؛ الّو کی بولی ۔

Tu-whoo : (v) الّو کی آواز یا بولی کی نقل کرنا یا نقل اتارنا ۔

Tua-reg/Touareg : (n) [Ar. Tawariq.] (۱) مرکزی اور مغربی Sahara (صحارا) کے برسر اقتدار خانہ بدوشوں کا کوئی ایک فرد ۔ (۲) مرکزی اور مشرقی Sahara کے باشندوں کی بربر زبان ۔

Tuamo-tu : (n) جزیرہ تواموتو (بحرالکاہل) کے باشندوں کی بولی نیسی زبان ۔

Tuan : (n) [Malay] ملایا زبان میں کسی معزز مرد کو مخاطب کرنے کا طریقہ (مثلاً عالی جناب، حضور، حضور اعلیٰ، اعلیٰ حضرت وغیرہ) ۔

Tuan besar : (n) [Malay] ملایا کا کوئی یورپی حاکم اعلیٰ ۔

Tuath : (n) [Irish.] (۱) قوم؛ جماعت؛ قبیلہ ۔ (۲) وہ خطہ جو کسی قبیلے کے قبضے میں ہو ۔

Tub : (n) [LDu.] (۱) ناند (لکڑی کا)؛ (کپڑے دھونے یا نہانے کا) ٹب : مکھن وغیرہ رکھنے کا چھوٹا ٹب ۔ (۲) چائے، غلہ، مکھن وغیرہ ناپنے کا پیمانہ جو مختلف معیار کا ہوتا ہے ۔ (۳) نہانے کا چھوٹا ٹب؛ غسل کرنے کا ٹب ۔ (٤) (کان کنی) ناند یا صندوق (کچی دھات یا کوئلہ اٹھانے کے لئے) ۔ (٥) (تحقیراً) بھدی سست رفتار کشتی؛ نیز چھوٹی چوڑی کشتی ۔ (٦) چھوٹی سی کشتی جس پر کشتی رانی کی مشق ہوتی ہے ۔ (۷) (تحقیراً یا مذاقاً) واعظ یا خطیب خصوصاً غیر مقلد واعظ ۔ (۸) سرنگ کا سہارا ۔ (۹) نیلم کے رنگ کی ایک قسم کی مچھلی ۔ (۱۰) ناند یا ٹب سے مشابہ کوئی چیز، جیسے پرانی قسم کا منبر یا خطبہ گاہ ۔ (۱۱) انتہائی مضحک شخص ۔ (۱۲) (پرانی قسم کا) ہاتھ سے چلا کر آگ بجھانے والا انجن ۔ (۱۳) ٹب بھر کسی چیز کی مقدار ۔ (١٤) (برطانیہ) قریب چار گیلن والا چھوٹا پیپا ۔ (۱۵) دو چپوؤں والی ہلکی کشتی جو خاص طور پر ملاحوں کی تربیت میں استعمال ہوتی تھی ۔ (١٦) سب سے نیچے کے بادبان کے اوپر والے بادبان کا شکنجہ (مستول پر رسی چڑھانے کے لئے) ۔ (۱۷) (مستول پر) نگراں کا احاطہ ۔ (۱۸) ہم وقت تیراکی کا مظاہرہ ۔

**Cold tub :** ٹھنڈے پانی کا غسل ۔

**Let every tub stand on its own bottom :** ہر شخص کو اپنی فکر کرنی چاہئیے ۔

**Tub : (a)** ناند یا ٹب کی طرح کا یا اس سے متعلق ؛ ٹب میں رکھا ہوا ۔

**Tub : (v)** (۱) ٹب میں نہانا یا نہلانا؛ کپڑا دھونا ۔ (۲) ناند میں پودا لگانا ۔ (۳) چھوٹی کشتی کھینا ۔ (٤) چھوٹی کشتی میں کشتی کھینا سکھانا ۔ (٥) (کان کنی) لکڑی یا لوہے کا خول چڑھانا (صندوق وغیرہ پر) ۔ (٦) ٹب میں نہانا یا غسل کرنا (خاص کر سویرے اُٹھ کر) ۔ (۷) لکڑی، پتھر یا لوہے کے پن روک ڈبے سے سرنگ کو سہارا دینا؛ اس طرح (پانی کو) بند کرنا؛ سرنگ یا ٹینل میں (پانی کو) بند کرنا ۔ (۸) ٹب میں رکھنا یا جمع کرنا ۔ (۹) (کشتی کھینے والےکو) ٹب میں تربیت دینا ۔ (۱۰) غسل کے ٹب کو استعمال کرنا ۔

**Tub basket : (n)** لکڑی کے پیندے والا گول ٹوکرا یا ڈلیا (باسکٹ) جس میں لکڑی کے ترشے ہوئے سیدھے ڈنڈے لگے ہوں ۔

**Tub butter : (n)** ڈبوں میں بند مکھّن (رکھنےیا برآمد کےلئے) ۔

**Tub-cart : (n)** ہلکی دو پہیوں والی گاڑی ۔

**Tub-chair : (n)** ایک قسم کی بڑی، گول، گدّے دار آرام کرسی ۔

**Tub-desk : (n)** مختلف خانوں کا بغیر پٹ کا ڈسک (کارڈ کو الگ الگ رکھنے کے لئے) ۔

**Tub-door : (n)** بعض جوش دانوں میں دھواں نکلنے کا دہانہ ۔

**Tub-gig : (n)** دو پہیوں والی گاڑی ۔

**Tub-man/Tubman : (n)** (۱) (اگلےزمانےکی) انگلستان کی ایک قانونی عدالت کا بیرسٹر (یہ عدالت بعد میں Kings'Bench میں تبدیل ہو گئی) ۔ (۲) ٹب یا بڑی ناند کو استعمال کرنے والا شخص یعنی وہ جو سور کی لاش کو بال صاف کرنے سے قبل بھاپ میں جلاتا ھے؛ مزدور جو موزے یا بنے ہوئے سامان کو ناندوں یا رنگنے والی مشین میں رنگتا ھے ۔

**Tub-pair : (n)** دو کھویوں کی مشقی کشتی ۔

**Tub-preacher : (n)** (تحقیراً) غیر مقلد واعظ ؛ کلیسائے انگلستان کی تقلید سےانحراف کرنےوالا واعظ ۔

**Tub-size : (v)** ٹب یا ناند میں جلاطین یا سریش کے محلول سے (کاغذ کو) سائز کے مطابق گزارنا ۔

**Tub-thumper : (n)** (تحقیراً) وہ مقرریا واعظ جو دوران تقریر یا وعظ (وعظ یا تقریر پر زور ڈالنے کے لئے) میز پر ہاتھ مارتا ھے؛ پُرجوش مقرر یا واعظ؛ چلاچلا کر وعظ کہنے یا تقریر کرنے والا ۔

**Tub-thumping : (n)** مقرر یا واعظ کا (دوران تقریر یا واعظ) میز پر ہاتھ مارنا، پٹکنا، تھپ تھپانا ۔

**Tub-thumping : (a)** ہاتھ سے تھپ تھپایا ہوا؛ تھپ تھپانے والا ۔

**Tub-wheel : (n)** ڈھول کی شکل کا ٹب؛ گھومنے والا ٹب (کھالیں دھونے کے لئے) ۔

**Tuba : (n) [L. 'tuba']** (۱) (موسیقی) ٹوبا؛ نفیری ؛ قدیم روم کا سیدھا کانسے یا پیتل کا جنگلی ڈہل ۔ (۲) آرگن باجے کے زیروبم کے آٹھویں درجے کے نقطہء عروج کا پردا ۔ (۳) آرگن باجا یا ڈہل بجانے والا شخص ۔ (٤) غنیم کے راڈار کو روکنے کے لئے ایک بہت طاقتور ٹرانسمیٹر راڈار ۔

**Tuba : (n) [Arab.]** بہشت کا ایک درخت؛ طوبا ۔

**Tuba : (n) [Togalog. 'tuba'.]** (۱) مختلف زہریلے مادوں میں سے کوئی ایک جو پودوں کے رس، پوست اور بیجوں سے حاصل کیا جاتا ھے اور جو خاص کر ملیشیا اور فلپائن میں زہر ماہی کے طور پر استعمال ھوتا ھے ۔ (۲) پودا جس سے زہر ماہی حاصل کیا جائے؛ تاڑ اور کھجور کا تخمیری عرق؛ تاڑی؛ فلپائن کی ایک تیز شراب جو خاص قسم کی کھجور کے درختوں کے تخمیری رس سے تیار ھوتی ھے (Beno) ۔ (۳) تاتاری سائبیریائی شخص ۔

**Tuba clarion : (n)** چار فٹ کی نرسنگے کی قسم کی نفیری ۔

**Tuba major : (n)** سولہ فٹ کی نرسنگے کی قسم کی نفیری ۔

**Tuba mirabilis : (n)** بلند بانگ ڈہل ۔

**Tubage : (n)** نلکی کی لمبائی یا اس کا ٹکڑا؛ بندوق کی نال میں لوہے کی نلکی داخل کرنے کا عمل جس سے بندوق کی زد میں توانائی بڑھ جائے ۔

Tubaic acid : (n) (کیمیا) ایک بلوری فنائل ایسڈ - ($C_3 H_5 C_8 H_5 O(OH) COOH$)

Tubal : (a) [Mod. L. 'Tubalis'.] (تشریح) قناتی نلی یا نلکی کی قسم کا یا اس سے متعلق -

Tubal cough : (n) قناتی کھانسی؛ سُرفہ؛ سعال -

Tubal dropsy : (n) قناتی استسقاء (مرض) -

Tubal nephritis : (n) قناتی ورم گردہ -

Tubal pregnancy : (n) قنات فلوپی کے ذریعے استقرار حمل -

Tubate : (a) (حیوانیات) نلی دار؛ نلی کی شکل کا -

Tubatulabal : (n) جنوبی مرکزی کیلیفورنیا یابالائی دریائے کرن کی وادی کے شوشونین کے افراد یا لوگ؛ ایسی قوم کا کوئی فرد؛ اس خطے کی زبان -

Tubbable : (a) لائق شُستنی؛ دھونے کے لائق؛ بغیر نقصان کے دھوئے جانے کے لائق -

Tubbal : (n) (روزمرّہ انگریزی) ایک طرح کی کھال -

Tubber : (n) کان کنی کی کارنیوالی گینتی (کدال) -

Tubber : (n) (۱) ٹب یا پیپا ساز یا اس سے کام لینے والا؛ کُپی ساز؛ ٹب کو استعمال کرنے والا - (۲) ایک کارندہ جو جواہرات کو صیقل مشین پر صاف کرتا ہے -

Tubbie : (n) (انگریزی روزمرہ) کپی ساز یا اُس کا مدگار -

Tubbiness : (n) مثاپا؛ فربہی؛ کُپا جیسا ہونے کی صفت یا حالت-

Tubbing : (n) (۱) ٹب بنانا؛ ناند بنانا؛ ٹب یا ناند بنانے کے سازوسامان - (۲) کان میں سُرنگ کے لئے لکڑی یا فلزاتی شے کا پن روک سہارا - (۳) ٹب میں کشتی رانی کی تربیت یا مشق -

Tubbish : (a) ٹب کی شکل کا؛ گول یا موٹا -

Tubby : (a) (۱) ٹب کی شکل کا؛ گول مٹول؛ موٹا؛ بھدا؛ بدنما - (۲) بے گمک : بھدی آواز کا (باجا) - (۳) لمبائی کے تناسب سے زیادہ مضبوط اور چوڑا چکلا -

Tube : (n) [Fr 'tube' or L 'tubus'. rel to Tuba.] (۱) نلی؛ نلکی (دھات یا ربر کی) - (۲) ٹیوب (دھات کی، نلکی کی شکل کی، روغن وغیرہ رکھنے کے لئے) - (۳) پھونک باجوں کا اصل حصہ؛ نلکا - (٤) (تشریح) نالی؛ قنات؛ مجری؛ نلی؛ نلکی - (٥) ٹیوب ریل؛ لندن کی زیر زمین برقی ریل یا اُس کی کوئی لائن؛ ٹیوبنگ؛ نلکی کا سلسلہ (خاص کرتجربہ نلکی کا) - (٦) نلی نما شکل کا عینی یا بصری آلہ خاص کر دُوربین - (۷) (موسیقی) ہَوا باجا مثلاً نَے وغیرہ - (۸) ہَوائی ارسالی ٹیوب یا نلکی - (۹) استوانی سرنگ جس میں زیر زمین برقی ریل چلتی ہے؛ نیز (روزمرہ) زیر زمین برقی ریل - (۱۰) (طبیعیات) نلکی نما یا نلی دار شکل جو قوت کی لکیروں کے ایک بند منحنی کے ہر نقطے سے گزرنے سے بنتی ہے - (۱۱) (تشریح وحیوانیات) ایک کھوکھلا استوانہ نما عرق، رگ یا عضو (جانور کے جسم میں)؛ ہوا کی نالی، نلکی، راستہ یا نلی - (۱۲) صدف نما جانور کی خمدار نلکیوں میں سے کوئی ایک - (۱۳) پودے میں کھوکھلی استوانہ نما نلی (خاص کر نباتات میں) - (١٤) اس کا اطلاق دوسری نلی نما یا استوانہ نما چیزوں پر بھی ہوتا ہے - (۱۵) عورتوں کا ایک تنگ وچست لباس -

Bronchial tube : قنات شعبی؛ نرخرے کے دو شعبوں میں سے کسی شعبے کی نالی جس میں سے ہوا پھیپھڑوں میں آتی جاتی ہے -

Crookes's tube : ایک قسم کی خلائی نلکی جس سے گیس کی بعض خاصیتیں دکھائی جاتی ہیں -

Pneumatic tube : وہ نلکی جس میں خط وغیرہ رکھ کر ہوا کے دباؤ سے ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچاتے ہیں-

Test tube : تجربہ نلکی؛ جانچ نلکی -

Tube : (v) (۱) نلکی لگانا؛ نلکی میں رکھنا؛ ٹیوب میں رکھنا؛ نلکی کے ذریعے گزرنا یا نلکی میں بند کرنا - (۲) زمین دوز ریل کے ذریعے سفر کرنا -

Tube-case : (n) بھاپ والے انجن میں وہ خانہ جس میں آلہء تکثیف کی نلکیاں لگی ہوتی ہیں -

Tube-colour : (n) رنگ جو ٹیوب میں رکھے جاتے ہیں -

Tube-condenser : (n) نلکی نما آلہء تکثیف -

Tube-coral : (n) آرگن نلی نما مونگا ۔

Tube-hearted : (a) جوف عظمیٰ کی وساطت سے قلب کی طرح کام کرنے والا ۔

Tube-maker : (n) جو ٹیوب بنائے خصوصاً وہ جانور یا پہل روپ جو اپنے خود ساختہ نلکی نما خول میں رہتا ھے ۔

Tube-man : (n) (برطانیہ) زمین دوز راستے پر متعین ملازم ۔

Tube-medusa : (n) سیفن برادران کا ایک رکن ۔

Tube-mill : (n) پیسنے کی چکی جس میں لمبی گھومنے والی نلکی ھوتی ھے ۔

Tube-nosed : (a) نلکی نما ناک رکھنے والا ۔

Tube-pan : (n) ایک گہرا گول برتن جس میں بڑے بڑے کیک بنائے جاتے ہیں اور جس کے بیچ میں خلا دار ٹیوب ھوتا ھے ۔

Tube-plate : (n) سوراخ دار پلیٹ جس میں گرم کرنے والی نلکیاں لگی ھوں ۔

Tube railway : (a) (برطانیہ) زمین دوز ریل ۔

Tube saw : (n) (۱) دیکھو Tublar saw ۔ (۲) استوانی آرہ (گول سوراخ بنانے کے لئے) ۔ (۳) تاج آرہ (Crown saw) ۔

Tube-shell : (n) دیکھو Blind shell ؛ کورسیپ (صدف) ۔

Tube-snout : (n) ایک نازک سمندری مچھلی ۔

Tube-spinner : (n) مکڑے کی ایک قسم جو نلکی نما جال بنتا ھے جس میں خود چھپتا ھے ۔

Tube-transmitter : (n) ایک ترسیلی ریڈیوسٹ جس میں برق زا نلکی لگی ھو ۔

Tube-weaver : (n) دیکھو Tube spinner

Tube-well : (n) ٹیوب ویل؛ نل کوپ؛ وہ کنواں جس سے نل کے ذریعہ پانی نکالا جاتا ھے؛ نل کنواں ۔

Tube-worm : (n) نلکی نما کیڑا یا جونک ۔

Tube-wrench : (n) پائپ یا ٹیوب کو کسنے والا پیچ کش ۔

Tubecell : (n) (نباتیات) دانہء گندم کی دو خلیوں میں سے کوئی ایک ۔

Tubectomy : (n) (تشریح) قنات فلوپی یا بیض نالی کو جراحی سے نکال دینا ۔

Tubelike : (a) نلکی نما ۔

Tuber : (n)[L. 'tuber'] (۱) (نباتیات) بصلہ؛ پودوں کا چھوٹا اور دبیز تنا جو زمین کے نیچے ھوتا ھے مثلاً آلو وغیرہ کا گنٹھا ۔ (۲) ٹرفاس؛ ایک قسم کی کھمبی جو زیر زمین اگتی ھے ۔ (۳) (تشریح) گومڑی؛ ورم؛ گلٹی (غدود کا ورم) ۔

Tuber : (n) (۱) ٹیوب کا کام کرنے والا (مستری)؛ مشین چلانے والا کارندہ ۔ (۲) کپڑوں کو تھان بنا بنا کر لپیٹنے والا ۔ (۳) چمڑے کے لمبے لمبے ٹکڑوں سے گول گول تسمے بنانے والا مزدور ۔

Tuber fern : (n) علاقہء منطقہء حارہ کا ایک پودا (فرن) جس کی چمک دار سبز پتیاں ھوتی ہیں ۔

Tuber flea beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا جو مغربی کناڈا اور ممالک متحدہ کے علاقہ میں ھوتا ھے اور جو آلو یا دیگر پودوں کو برباد کردیتا ھے ۔

Tuber indexing : (n) (۱) دیکھو Eye indexing ۔ (۲) آلو کی کاشت سے پہلے انکھوا (آلو) کو الگ الگ کرنا ۔

Tuber root : (n) دیکھو Butterfly weed

Tubercle : (n) [L. 'Tuberculum'.] (۱) (تشریح، حیوانیات) ایک چھوٹی سی گانٹھ خصوصاً ہڈی پر یا مختلف جانوروں کے جسم کی سطح پر ۔ (۲) دق کا دانہ؛ دانہ جو کسی عضو میں خصوصاً پھیپھڑے میں فاسد مادے سے پیدا ھوتا ھے اور دق یا سل کا باعث ھوتا ھے؛ (مجازاً) دق یا سل کا مرض ۔ (۳) (نباتیات) بیخ دانہ؛ دانہ؛ چھوٹی گنٹھی جو درختوں کی جڑ میں پیدا ھو جاتی ھے؛ پودوں میں چھوٹی گمڑی ۔

Tubercle bacillus : (n) جرثومہ کی ایک جنس جس سے مرض دق یا سل پیدا ھوتا ھے ۔

Tubercled : (a) مرض دق یا سل میں مبتلا ۔

Tubercular : (a) [L. 'Tuberculum'.] (۱) دق یا سل میں مبتلا ۔ (۲) دیکھو Tuberculous ۔

Tubercular : (n) مرض دق یا سل میں مبتلا انسان ۔

Tubercularia : (n) دق کے جرثومہ کی ایک جنس ۔

Tubercularization : (n) دق کا اثر پہنچانا یا پہنچایا جانا ۔

Tubercularize : (v) دق کے جراثیم داخل کرنا؛ دق کا اثر پہنچانا؛ دق میں مبتلا ہونا ۔

Tubercularly : (adv.) مرض دق کے طور پر؛ دق کے انداز کا؛ مسلول کی طرح سے ۔

Tuberculate : (a) دیکھو Tubercular یا Tubercled

Tuberculate : (n) لوہے کی نلکی میں گمڑیوں کا مجموعہ ۔

Tuberculated : (a) جس میں دق کے دانے نکلے ہوں ۔

Tuberculately : (adv.) گمڑی یا گلٹی کے طور پر ۔

Tuberculation : (n) (۱) دق کے دانوں کا نکلنا؛ دق کے دانوں کا سلسلہ ۔ (۲) دق کے جراثیم سے متاثر ہونا ۔ (۳) لوہے کی نلکی میں یا اس کے اوپر گمڑیوں کا مجموعہ ۔ (٤) دیکھو Tuberculate ۔

Tubercule : (n) (۱) دیکھو Tubercle ۔ (۲) لوہے کی نلکی کے اندر یا باہر ایک چھوٹی گرہ یا گمڑی ۔

Tuberculid/Tuberculide : (n) دق کے جراثیم کے باعث کوئی جلدی مرض یا خلل ۔

Tuberculiform : (a) کافی چھوٹا اور کٹھل جو گمڑی کے مشابہ ہو ۔

Tuberculin : (n) [L. 'tuberculum'.] (طب) ٹیوبرکولین؛ ایک عرق جو دق کے پروردہ جراثیم سے بنایا جاتا ہے اور جس کا انجکشن دفع مرض کے لئے لگایا جاتا ہے؛ اب خصوصاً اس کا استعمال دق کے مرض کی جانچ کے لئے ہوتا ہے ۔

Tuberculin test : (n) دق کے جراثیم سے تیار کردہ عرق کو جسم میں انجکشن دے کر دق کے مرض کی جانچ ۔

Tuberculization : (n) دق کا مرض ہو جانا؛ دق کی بیماری لگ جانا یا اس میں مبتلا ہو جانا ۔

Tuberculize : (n) دق میں مبتلا کرنا؛ دق میں مبتلا ہونا ۔

Tuberculose : (a) دیکھو Tuberculate

Tuberculosis : (n) سل؛ تپ دِق ۔

Tuberculous : (a) (۱) مسلول؛ مدقوق ۔ (۲) سل یا دق کا یا اس کی خاصیت کا ۔ (۳) مادہء سل کی موجودگی یا اس کے اثر سے ہو جانے والا (مرض) ۔ (٤) دیکھو Tubercular ۔ (٥) سِل کے دانوں سے بھرا ہوا ۔

Tuberculously : (adv.) مسلول کی طرح سے ۔

Tuberculum : (n) دیکھو Tubercle

Tuberiferous : (a) [L. 'Tuber'.] (نباتیات) بصلہ دار ۔

Tuberiform : (a) (تاریخ، طبیعیات و تشریح) گومڑی نما ۔

Tuberization : (n) بصلہ بننے کا عمل ۔

Tuberless : (a) بے بصلے کا؛ بے گمڑی کا ۔

Tubermoth : (n) (۱) دیکھو Potatomoth ۔ (۲) ایک بھورے رنگ کا پتنگا جس کا پھل روپ آلو کا گمڑی دار کیڑا ہوتا ہے ۔

Tuberoid : (a) [L. 'Tubrose'.] بصلہ نما؛ گمڑی نما ۔

Tuberose : (a) (۱) بصلہ دار؛ بصلی ۔ (۲) گومڑی دار ۔ (۳) بصلہ کی طرح کا ۔

Tuberose : (n) میکسیکو کا ایک بصلہ دار پودا جس میں سفید رنگ کے خوشبو دار پھول ہوتے ہیں؛ گُل شبو؛ گُل زنبق ۔

Tuberosity : (n) [Fr. 'Tuberosite'.] (نباتیات) بصلیت؛ بصلی دار ہونا؛ گومڑی دار ہونا ۔

Tuberous : (a) [Fr. 'Tubereux ' or L. 'Tuberosus'.] دیکھو Tuberose (a)

Tuberous root : (n) کوئی دبیز مغزدار جڑ جو بصلہ کے مانند ہو لیکن اس میں کلیاں اور پتے نہ ہوں؛ بصلہ دار جڑ ۔

Tuberous water lily : (n) شمالی جنوبی امریکا کا ایک قسم کا کنول جس میں بڑے بڑے سفید یا زردی مائل غیر خوشبودار گلاب جیسے پھول ہوتے ہیں ۔

Tuberously : (adv.) بصلہ داری کے ساتھ؛ گومڑی کی طرح سے ۔

Tuberousness : (n) بصلہ داری ؛ گومڑی دار؛ بصلیت ۔

Tubeset : (n) ریڈیوسیٹ جس میں الیکٹرون ٹیوب لگے ہوں ۔

Tubfast : (a) خانگی طور پر کپڑا دھونے کے دوران رنگ روغن کو محفوظ رکھنے والا ۔

Tubfile : (n) کارڈ یا کاغذ کی فائل اس طرح سے رکھی ہو کہ سب کا سب یا اس کا ایک معتدبہ حصہ ایک ہی دفعہ میں کھل جائے ۔

Tubfish : (n) نیلم کے رنگ کی مچھلی کی ایک قسم ۔

Tubfront : (n) دیکھو Block front : کسی عمارت، زمین یا دراز کے سامنے کے حصے کی روک ۔

Tubful : (n) ناند بھر؛ ٹب بھر ۔

Tubi - : جزو ترکیبی: لاطینی لفظ Tubus بمعنی نلکی؛ دیکھو Tube ۔

Tubi fex : (n) ایک نازک سرخ یا بھورے رنگ کا کیڑا جو بکثرت مچھلی کی غذا ہوتا ہے ۔

Tubicola : (n) Amelida کی جنس کا نلکی نما کیڑا ۔

Tubicolae : (n) مکڑوں کی ایک جماعت جو نلکی نما جال بنتے ہیں ۔

Tubicolar : (a) [mod. L. 'Tubicola'.] نلی باش: (ان کا اطلاق حلقہ دار کیڑے اور پہیے کی طرح گھومنے والے کیڑے پر ہوتا ہے) ۔

Tubicole : (a) دیکھو Tubicolar

Tubicole : (n) نلی باش کیڑے: حلقے دار اور پہیے کی طرح گھومنے والے کیڑے ۔

Tubicolous : (a) دیکھو Tubicolar

Tubicorn : (n) [L. 'Cornu'.] کھوکھلے سینگوں کا جگالی کرنے والا جانور ۔

Tubicorn : (a) [L. 'Cornu'.] کھوکھلے سینگوں کا (جگالی کرنے والا جانور) ۔

Tubicornous : (a) نلی یا نلکی نما: نلکی کی شکل کا؛ نلی دار ۔

Tubifacient : (a) نلکی بنانے والا: نلی ساز ۔

Tubiform : (a) نلکی کی شکل کا؛ نلکی نما؛ نلی دار ۔

Tubinarial : (a) [L. 'Naris'.] نلی نما نتھنے والا ۔

Tubinarine : (a) دیکھو Tubinarial

Tubing : (n) (۱) سلسلۂ انابیب : ٹیوب کی لمبائی یا اس کا ٹکڑا ۔ (۲) انبوبہ؛ ٹیوبنگ ۔ (۳) ٹیوب لگانے کا عمل ۔

Tubipora : (n) مونگے کی ایک قسم ۔

Tubipore : (n) Tubipora جنس کا ایک رکن جس کے ہر کٹیرپا میں مرجانی مسام ہوتا ہے ۔

Tubipore : (a) مونگے یا مرجان کی قسم کا: ارگن نلکی نما مرجان کا ۔

Tubiporite : (n) ارگن نلکی نما مرجان کا سنگوارہ؛ فوسل ۔

Tubivalve : (a) صدفی نلی دار ۔

Tubivalve : (n) نلکی دار صدف؛ دوصمامہ صدفیہ یا رخوہ (صدفی نلی والا) ۔

Tubo - : جزو ترکیبی بمعنی "نلکی" ۔

Tuboid : (a) ٹیوب یا نلکی سے مشابہ؛ تقریباً نلی کی شکل کا ۔

Tuborchard : (n) ناند میں اُگایا ہوا پھل دار درختوں کا جھنڈ ۔

Tubsugar : (n) ایک درخت کی چھال سے بنی ہوئی نرم چینی جس کو لکڑی یا ٹن کے ڈبوں میں محفوظ رکھا جاتا ہے ۔

Tubular : (a) [L. 'Tubulus'.] (۱) نلی یا نلکی کی شکل کا ۔ (۲) نلی دار: نلی یا نلکی کا بنا ہوا؛ نلکیوں میں رکھا ہوا ۔ (۳) (تنفس کی ایک کیفیت) قناتی: جس سے اس طرح کی آواز نکلتی ہو جیسے ہوا کسی ٹیوب میں سے گزرتی ہے ۔ (٤) نلیوں سے بنا ہوا یا نلیوں پر مشتمل ۔ (٥) (نباتیات) پھول یا گُلچہ خاص کر نلی کا بنا ہوا ۔ (٦) نلیوں کا بنا ہوا ۔

Tubular-bells : (n) انگلیوں سے دبا کر بجایا جانے والا ایک قسم کا آلۂ موسیقی ۔

Tubular-boiler : (n) نلی دار جوش دان؛ بوائلر جس میں پانی یا بھاپ نلیوں سے گزرتی ہے ۔

Tubular-bridge : (n) مستطیل نلی کی شکل کا رستہ جس میں سے ریل وغیرہ گزرتی ہے ۔

Tubular chimes : (n) دیکھو Tubular bells

Tubular fabric : (n) بغیر سیون یا جوڑ کے بنی ہوئی جرسی یا گنجی وغیرہ ۔

Tubular floret : (n) نلی دار پھولوں میں سے کوئی ایک گلچھ ۔

Tubular lock : (n) حلقہ دار تالا ۔

Tubular-pile : (n) لوہے کی نلی نما سلاخ جو زمین میں چھری بھرنے کے لئے گاڑی جاتی ہے ۔

Tubular pneumatic action : (n) آرگن باجے کے دہانے کو ہوا کے دباؤ سے کھولنے اور بند کرنے کا عمل ۔

Tubular rivet : (n) دو نوک دار کیل نلکی نما دستے کے ساتھ ۔

Tubular saw : (n) (۱) دیکھو Crownsaw ۔ (۲) استوانی آرہ (گول سوراخ بنانے کے لئے) ۔

Tubular skate: (n) برف پر چلنے کی کھڑاؤں جس کا فریم نلکی کا بنا ہوا ہو ۔

Tubularia : (n) [L. 'Tubuluo, Tubule'.] مرجانی حوین ۔

Tubularian : (a) مرجانی حوین کی جنس سے متعلق ۔

Tubularity : (n) نلی دار ہونے کی صفت یا حالت ۔

Tubularly : (adv.) نلی یا نلکی کی شکل میں ؛ نلکی کی طرح کا ۔

Tubulary : (a) [L. 'Tubulus'.] ٹیوب یا نلی کی بنا ہوا یا ٹیوب کا ۔

Tubulate : (a) [L. 'Tubulatus'.] (۱) نلی دار ۔ (۲) نلی کا شکل کا ۔

Tubulated : (a) دیکھو Tubulate

Tubulation : (n) [L.] (۱) نلی کی شکل دینا یا بنانا یا نلی لگانا ۔ (۲) نلیوں کی ترتیب یا انتظام: نلی نما ٹکڑا ۔

Tubulature : (n) نلیوں کی ترتیب یا انتظام؛ نلی کی شکل کا ٹکڑا ۔

Tubule : (n) [L. 'Tubulus'.] چھوٹی نلی؛ جانور یا پودے کے جسم میں ایک چھوٹی نلی نما ساخت؛ (حیوانیات) قنات صغیر؛ مسام نلیّہ ۔

Tubuli-: جزوترکیبی جدید لاطینی Tubulus-

Tubulidenate : (a) [L. 'Dentatus'.] (حیوانیات) Tubulidentata کی جنس کا یعنی غیر دندانی جماعت کا (یہ ایک دودھ پلانے والے جانور کی معدوم قسم ہے)-

Tubuliferous : (a) (تاریخ، طبیعیات) چھوٹی نلیوں والا ۔

Tubulifloral : (a) نلکی نما پھول والا ۔

Tubuliform : (a) (نباتیات) نلی نما ساخت کی شکل کا؛ انبوب شکل؛ نلیّہ شکل؛ انبوبی تارہ ۔

Tubulipore : (n) [L. 'porus'.] (حیوانیات) Tubulipora کی جنس کا حوین مجتمعہ ۔

Tubulous/Tubulose : (a) (۱) دیکھو Tubular ۔ (۲) نلی نما یا نلیوں کا بنا ہوا؛ (اسٹیم بوائلر) گیس یا پانی کی نلکیوں والا؛ نلیہ بردار؛ انابیب دار ۔

Tubulously : (adv.) نلکی نما طریقے سے ۔

Tubulure : (n) چھوٹا نلکی دار سوراخ قرنبیق میں داخل کرنے کےلئے ۔

Tubulus : (n) [L. dim of 'tubus'.] (۱) دیکھو Tubule ۔ (۲) قنات صغیر؛ مسام نلیّہ ۔

Tucandera/Tucondera : (n) [Pg.'Tocandera'.] مختلف Ponerine جنس کی چیونٹیوں میں سے کوئی ایک جو مرکزی جنوبی امریکا میں پائی جاتی ہے ۔

Tucano : (n) (۱) کولمبیا اور شمالی Ecuador کے لوگوں کی ایک جماعت ۔ (۲) ایسی جماعت کا کوئی ایک فرد ۔ (۳) ٹوکانو کے لوگوں کی زبان ۔

Tucanoan : (a) ٹوکانو کے لوگوں اوران کی زبان سے متعلق ۔

Tuchun : (n) [Chinese.] (۱) چین کے ایک صوبے کا فوجی گورنر ۔ (۲) عظیم فوجی لیڈر ۔

Tuchunate : (n) چینی فوجی عہدہ ۔

Tuchung : (n) ایک بہت سخت چینی کھردرے دانے دارپتیوں والا درخت جو ربر کا بڑا ذریعہ ھے: یہ Elm درخت سے صورتاً مشابہ ھوتا ھے -

Tuchunism : (n) چینی گورنری -

Tuck : (n) [Late ME.] (۱) کپڑے کی چنٹیں، پلیٹیں، خواہ لباس کو چھوٹا کرنے کے لئے یا بطور آرائش ھو - (۲) جہاز کے ڈھانچے کا وہ حصہ جہاں پچھلے تختے آکر مل جاتے ہیں - (۳) کھانے کی چیزیں خصوصاً مٹھائی ، چھوٹے کیک وغیرہ (عامیانہ اسکولی) - (٤) کوئی چیز جو چھوٹی کر دے ، گھٹادے یا کم کردے - (٥) وافر کھانے کی چیز - (٦) خاصی میٹھی غذا - (۷) سگار کا آخری حصہ جس کو پھر جلایا جائے - (۸) تیراکی، جمناسٹک یا رقص میں جسم کو اس طرح رکھنا جس میں ٹخنے جھکے ھوئے ھوں اور جانگھ سینے سے سخت طور پر سٹے ھوں اور دونوں ہاتھ پنڈلی کے آخری حصے میں چمٹے ھوں -

Nip and tuck : برابر برابر -

Tuck : (v) [OE.] (۱) کپڑے کو چن کر ٹانکے لگانا؛ پلیٹیں ڈالنا - (۲) سمیٹنا (دامن وغیرہ)؛ اڑسنا؛ لپیٹنا؛ چڑھانا (آستین) - (۳) سکیڑنا؛ چنٹوں سے چھوٹا کرنا خاص کر آراستہ کرنے کے لئے - (٤) اچھی طرح ڈھک لینا یا لپیٹ لینا - (٥) رکھ دینا (ایک طرف یا کونے میں) - (٦) (فالتو اشیاء کا) اٹھا کر رکھ دیا جانا - (۷) (بڑے جال میں سے) نکال کر چھوٹے جال میں رکھنا (مچھلی) - (۸) پھانسی دینا (مجرم کو) - (۹) کپڑے کو بنکر کے یہاں سے آنے کے بعد درست کرنا - (۱۰) (مچھلی کا شکار) (بڑے جال سے) مچھلیوں کو چھوٹے جال کے ذریعے نکالنا - (۱۱) پلیٹ یا پلیٹوں میں اکٹھا کرنا خاص کر لباس میں گھیرا ڈالنا - (۱۲) ڈھول بجانا؛ آواز پیدا کرنا -

Tuck-boat : (n) ماہی گیری کا چھوٹا جال لے جانے والی کشتی (یہ جال مچھلیوں کو جمع کرنے اور سطح پر لانے میں استعمال ھوتا ھے) -

Tuck-box : (n) (برطانیہ) گھر کی (بنی) اچھی غذاؤں کا بکس -

Tuck-comb : (n) کنگھی بالوں کواپنی جگہ پررکھنے کے لئے -

Tuck-in : (n) (۱) ڈٹ کر کھانا؛ پیٹ بھر کھانا - (۲) بڑی مقدار میں کھانے کی چیز - (۳) پلیٹیں یا چنٹیں ڈالنے کا سامان -

Tuck-in : (a) چنٹیں ڈالا ھوا (کپڑا) -

Tuck-out : (v) دیکھو Tuck-in

Tuck-plate : (n) ڈھالی ھوئی پرت یا پلیٹ جو جہاز کی بیرونی پتروں کو قائم رکھنے کے لئے استعمال ھوتی ھے -

Tuck-point : (v) (اینٹوں یا پتھروں کے درمیان مسالے کے جوڑ کا) کام پورا کرنا -

Tuck-pointing : (n) (اینٹوں کی دیوار وغیرہ کے) جوڑ میں رنگین مسالے بھرنا -

Tuck-rail : (n) پٹری جو موٹے سرے کو بند کرنے میں کٹاؤ کا کام دیتی ھے -

Tuck-seine/-net : (n) بہت بڑا جال (قریب ستّر فیدم لمبا اور بیچ میں بہت گہرا جو اس سے بڑے جال سے مچھلیاں لینے میں استعمال ھوتا ھے) -

Tuck-shop : (n) پیسٹری بنانے والے کی دکان؛ پیسٹری، مٹھائیاں، پھل اور اس طرح کی دوسری چیزیں فروخت کرنے کے لئے (خاص کر اسکولی بچوں کے لئے) حلوائی کی دکان -

Tuck-stitch : (n) مدور بنے ھوئے کپڑے کے لئے مثالی ٹانکا -

Tuck-up : (n) پسلیوں کے عقب میں افقی خط کا تیز بالائی خم -

Tuckahoe : (n) [Powhatan or Virginian 'tockawhoughe'.] دو امریکی جڑ ڈنٹھل والے پودوں میں سے کوئی جسے ہندوستانی بطور غذا استعمال کرتے ہیں؛ Tuck a hoe کی جڑ ڈنٹھل جو غذا کی طرح کھائی جاتی ھے -

Tuckaway : (a) موڑے جانے اور راستے سے ہٹا دینے کے لائق -

Tucker : (n) (۱) کپڑے کو درست کرنے، صاف کرنے یا موٹا بنانے والا شخص - (۲) کندھے پر ڈالنے کا رومال یا جالی جو عورتیں ۱۷ویں یا ۱۸ویں صدی میں استعمال کرتی تھیں - (۳) ٹک: سلائی کی مشین کا وہ پرزہ جس سے پلیٹیں ڈالتے ہیں - (٤) (آسٹریلیائی عام) سونے کے کان

کن (مزدوروں) کے لئے روزانہ سامان خوردو نوش کی بہم رسائی ۔

Best bib and tucker : بہترین لباس (لڑکیوں ، عورتوں یا مردوں کا)۔

Tucker : (v) (امریکا روز مرہ) تھکا دینا؛ تھکا مارنا ۔

Tucker bag : (n) ایک بیگ یا تھیلا جو سیاح جنگل میں کھانا رکھنے کے لئے استعمال کرتے تھے ۔

Tucket : (v) ترم یا بگل بجا کر کسی کا استقبال کرنا؛ فوجی مارچ کا اشارہ کرنا (یہ گھڑسوار استعمال کرتے تھے)۔

Tucket : (n) [Algonquian origin.] غلے کا سبز خوشہ ۔

Tucking : (n) بنا ہوا یا سلا ہوا پلیٹ دار کپڑا یا چنٹوں والا کپڑا ۔

Tucking-comb : (n) ایسی کنگھی جو بطور آرائش جوڑے میں لگائی جاتی ہے ۔

Tucky/Tuckylily : (n) (۱) مشرقی اور مرکزی شمالی امریکا کا عام آبی سوسن ۔ (۲) Nuphar کی جنس کا ایک پودا ۔

Tuco-tuco/Tucu-tucu : (n) [Amer Sp. 'tucutuco'.] مختلف قسم کےجنوبی امریکا کے خارپشتوں میں سے کوئی ۔

Tucondera : دیکھو Tucandera

Tucum/Tucuma : (n) [Tupi 'tucuma'.] برازیلی کھجور جو برازیل کے لوگ غذا کے طور پر استعمال کرتے ہیں اور اس کے ریشوں سے رسیاں بناتے ہیں ۔

Tucuman : (a) ارجنٹائن اور تکمان شہر کا؛ تکمان کی قسم یا تکمان میں مروج طرز کا ۔

Tucunare : (n) جنوبی امریکا کی سچلڈ ندی کی مچھلیوں میں سے کوئی پن بھیڑیا سے مشابہ مچھلی ۔

Tucutucu/Tuco-tuco : (n) [Native name.] Ctenomys کی جنس کا بھٹ یا بل کھودنے، کترنے والا جانور؛ نیز اس کی آواز ۔

-tude : (Suffix) لاحقہ جو اسمائے مجرد (Abstract nouns) بنانے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Tudesque : (a) جرمن ۔

Tudor : (a) انگلستان کے شاہی خاندان ٹیوڈر (یعنی ہنری ہفتم سے ایلیزبتھ تک) کے زمانے کا ۔

Tudor arch : (n) نیچی بیضوی محراب تین ، چار یا پانچ مرکزوں سے کھنچی ہوئی خاص کر ایک نوکیلی محراب چار مرکزوں سے کھنچی ہوئی ۔

Tudor flower : (n) ایک قسم کا سہ گوشہ نقش یا پھول ٹیوڈر طرز عمارت کا ۔

Tudor-rose : (n) پنج گوشہ پھول جو ٹیوڈر طرز عمارت میں بہت استعمال ہوتا تھا؛ ایک روایتی گلاب کے پھول کی تصویر جسے ہنری ہفتم نے بطور نشان (بلاً) ٹیوڈر کے زمانے میں آرائش کے لئے جاری کیا تھا ۔

Tudoresque : (a) ٹیوڈر کے زمانے کے طرز سے متعلق یا اس سے مشابہ ۔

Tuedian : (a) [med. L. Tueda.] (ارضیات) کاربن خیز یا کوئلہ خیز ۔

Tueiron : (n) بھٹی کا ہوا دان؛ ہوا نل (جس میں سے ہوا آتی ہے)۔

Tuesday : (n) [OE. 'Tuiesday'.] ہفتے کا تیسرا دن؛ منگل یا سہ شنبہ۔

Tuesdays : (adv.) (۱) ہر منگل کو ۔ (۲) کسی منگل کو ۔

Tufa : (n) [It. local var of 'tufo'.] (۱) (ارضیات) مسام دار پتھروں کے جنسی یا عام نام ۔ (۲) توفا؛ کھردری یا خانہ دار ساخت کی چٹان (آتش فشانی یا کسی اور مادے کی)۔

Calcareous tufa : مسام دار یا بلبلے نما چونے کا کاربونیٹ۔

Volcanic tufa : آتش فشانی مادے کے پتھر کےٹکڑے ۔

Tufaceous : (a) توفائی؛ اس چٹان کا؛ آتش فشانی مادے کے چٹان کا ۔

Tufan : (n) [Arab 'tufan'. Grk. 'typhon'.] طوفان؛ شدید آندھی؛ سیلاب عظیم۔

Tuff : (n) [It. 'tufa'.] آتش فشانی مادے کے پتھر کے ٹکڑے؛ مسام دار چٹان ۔

**Tuff-cone : (n)** آتش فشانی مخروطی ڈھیر جو آتش فشانی راکھ سے بنتا ھے ۔

**Tuffaceous : (a)** مسام دار چٹان سے متعلق یا اس کی شکل کا ۔

**Tuffet : (n)** (۱) دیکھو Tuft ۔ (۲) پست تپائی ۔

**Tuffoon : (n)** Typhone کا متبادل ۔

**Tuft : (n) [Late ME.]** (۱) گچھا؛ طرہ (گھاس یا پروں کا)؛ لچھا (تاگوں کا) ۔ (۲) (تشریح) چھوٹی شریانوں کا گچھا ۔ (۳) ریش بچہ ؛ تھوڑی کے بال جو داڑھی منڈانے والے رکھ لیتے ہیں ؛ زلف ۔ (٤) یونیورسٹی کا طالب علم جو لارڈ وغیرہ کا خطاب یافتہ ہو۔ (۵) (نباتیات) چھوٹے ڈنٹھلوں کی پتیوں یا پھولوں کا گچھا ۔ (٦) درختوں یا جھاڑیوں کا جھنڈ ۔ (۷) (تاریخ) ٹوپی کے اوپر آرائشی جھالر یا پھندنا خاص کر سونے کی جھالر (والی ٹوپی) جو (آکسفورڈ اور کیمبرج کا) بی ۔ اے کا طالب علم پہنتا ھے ۔

**Tuft : (v)** (۱) گچھا لگانا؛ (گدے وغیرہ میں) تاگے ڈالنا ؛ نگندے ڈالنا ۔ (۲) گچھے کی شکل میں اُگنا ۔ (۳) گچھا یا گچھے بنانا ۔ (٤) ہرن کے شکار میں ہانکا کرنا (جنگل میں) ۔ (۵) شکار کو ہانکا کرکے باہر نکالنا ۔

**Tuft-hunted : (a)** جو رئیسوں یا اونچے درجے کے لوگوں کی صحبت کے لئے کوشش کرے ۔

**Tuft-hunter : (n)** (۱) رئیسوں کی صحبت کے شائق ۔ (۲) جھوٹا آدمی؛ ظاہر دار؛ امارت پرست شخص۔

**Tuft-hunting : (n)** رئیسوں کی صحبت کا شوق؛ بڑے لوگوں کی صحبت کا شوقین ہونا ۔

**Tuft-hunting : (a)** رئیسوں یا بڑے لوگوں کی صحبت کے شائقین کا یا اُن سے متعلق ۔

**Tuftaffeta/Tuftattety : (a)** (۱) ایک قسم کا چمک دار سادی بناوٹ کا ریشمی کپڑا نرم روئیں دار گچھوں سے بھرا ہوا ۔ (۲) چمک دار سادی بناوٹ کے ریشمی کپڑے سے بنا ہوا ۔ (۳) چمک دار سادی بناوٹ کے ریشمی کپڑے میں ملبوس؛ پرتکلف طور پر ملبوس ۔

**Tuftaffeta : (n)** تافتہ؛ ایک قسم کا چمک دار ریشمی کپڑا ۔

**Tufted : (a)** (۱) گچھے دار یا گچھے یا گچھوں سے آراستہ ۔ (۲) گچھے کی شکل میں بنا ہوا ۔ (۳) (تاریخ، طبیعیات ، نباتیات) گچھے دار پھولوں کا ۔ (٤) (نباتیات و حیوانیات) گچھوں میں اُگا ہوا؛ (پرند) سر پر پروں کا گچھا رکھنے والا؛ چوٹی دار ۔

**Tufted coquette : (n)** ایک قسم کی مرکزی امریکا کی چوٹی دار چڑیا ۔

**Tufted deer : (n)** ایک قسم کا ہرن جس کے چھوٹے سینگ گچھے دار بالوں میں چھپے رہتے ہیں ۔

**Tufted duck : (n)** چوٹی دار بطخ ۔

**Tufted hair grass : (n)** (۱) مختلف قسم کی گھاسوں میں سے کوئی یا سوان کی قسم کی گھاس جو دلدلی زمین پر اگتی ھے اور یہ چارے کے لئے نہایت عمدہ ہوتی ھے ؛ آسٹریلیائی گھاس ۔ (۲) دیکھو Smut grass ۔ (۳) ویسٹ انڈیز کی گھاس لیکن یہ جنوبی امریکا میں عام ھے ۔ (٤) دیکھو Great bulrush ۔ (۵) Scripus کی جنس کے چند بڑے پودوں میں سے کوئی ۔

**Tufted loose strife : (n)** دلدلی پودا ۔

**Tufted pansy : (n)** یورپی گل بنفشہ ۔

**Tufted puffin : (n)** شمالی بحر الکاہل کی ایک سیاہی مائل بھورے رنگ کی چڑیا جس کی دونوں آنکھوں پر لانبے لانبے زرد پر ہوتے ہیں ۔

**Tufter : (n)** (۱) تربیت یافتہ شکاری کتا جو ہرن کو اس کی پناہ گاہ سے نکال لاتا ھے ۔ (۲) ایک کاریگر جو گدے دار توشک، رضائی وغیرہ تیار کرتا ھے ۔

**Tuftily : (adv.)** گچھے دار طور پر؛ گچھے میں اُگی حالت میں۔

**Tufting : (n)** (۱) گچھا بنانا یا لگانا؛ گچھا بنانے کا عمل ۔ (۲) گچھے، طرے ، خاص کر جب گچھے آرائشی طور پر استعمال کئے جائیں ۔

**Tuftlet : (n)** چھوٹا گچھا یا طرہ ۔

**Tufty : (a)** (۱) گچھے دار؛ گچھوں سے آراستہ کیا ہوا ۔ (۲) گچھا بنا ہوا؛ گچھے میں اُگا ہوا ۔

**Tug : (n)** (۱) سخت کوشش؛ (مجازاً) جھٹکا؛ چوٹ؛ کھینچنے کا عمل؛ زور سے کھینچنا ۔ (۲) (اینٹن

اسکول، عامیانہ) اُن قدیم ستّر طلبا میں سے کوئی شخص جو ابتدا میں ایٹن میں داخل ہوئے تھے) - (۳) نیز (Tug boat) اگ بوٹ جس سے دوسری کشتیوں کو کھینچتے ہیں - (٤) (گھوڑے کی کاٹھی میں) چھلا، گاڑی کے بم یا رسوں کو اٹکانے کے لئے - (٥) (کان کنی) وہ حلقہ جس میں چرخیوں کا سلسلہ اٹکاتے ہیں - (٦) دو طاقتوں یا آدمیوں میں سخت مقابلہ -

To tug at the (an) oar : جہاز پر سزا یافتہ غلام کی طرح کشتی کھینا؛ (مجازاً) بغیر رکے ہوئے محنت کرنا؛ غلامی کرنا -

Tug boat : (n) بہت مضبوط بنا ہوا طاقتور جہاز یا کشتی جو دوسرے جہاز یا کشتی کو کنارے پر کھینچنے کے لئے استعمال ہوتی ہے -

Tug chain : (n) (۱) ایک چھوٹی زنجیر بگھی کے بم کے تسمے کے آخیر میں - (۲) (گھوڑے کی کاٹھی کا) چھلا؛ بگھی کے سازو سامان -

Tug of war : (n) رسّا کشی؛ رسّا کھینچنے کا مقابلہ -

Tugger : (n) (۱) زور سے کھینچنے والا؛ جھٹکا دینے والا شخص - (۲) چھوٹا دستی مرفع (اسباب کو اوپر لے جانے کی کل) جو کان میں استعمال کی جاتی ہے -

Tuggingly : (adv.) زور سے کھینچتے ہوئے؛ جھٹکا دیتے ہوئے -

Tugless : (a) بے تسمے کا؛ بے رسّے یا زنجیر کا -

Tugman : (n) Tug boat پر کام کرنے والا شخص -

Tugrik/Tughrik : (n) [Mongole 'dughurik'.] (۱) منگولی جمہوریہ کے لوگوں کی مالی قدر کی بنیادی اکائی - (۲) نوٹ یا سکّہ ایک تگرک کے مانند -

Tugurium : (n) Tegurium کا متبادل -

Tui : (n) [Maori] بہت زیادہ چمکیلا سیاہ (رنگ کا) نیوزی لینڈ کا شہد کھانے والا پرندہ؛ ملا پرندہ -

Tuile/Tuille : (n) [ME. 'Toile'.] جانگھ کی حفاظت کے لئے آویزاں پتر -

Tuillette : (n) [F. 'Tuilette'. ME. 'Tuille'.] زرہ میں ایک چھوٹا پتر حفاظت کے لئے -

Tuilyle/Tuilzie : (n&v) [ME. (Sc) 'tuilie'.] (۱) جھگڑا؛ سخت کوشش - (۲) جھگڑا کرنا؛ سخت کوشش کرنا؛ لڑنا -

Tuinga : (n) سفید کئے ہوئے انسانی بالوں سے بنا ہوا سر کا ایک لباس جو Samoa کے اعلیٰ طبقے کے باشندے (عورت، مرد) مخصوص تقریبوں اور رقص کی مجلسوں میں پہنتے ہیں -

Tuism : (n) (۱) مخاطبیت؛ صیغہء حاضر کا استعمال - (۲) یہ نظریہ کہ انسان کو جو خیال آتا ہے اس میں ہمیشہ کسی دوسرے سے مخاطبت ہوتی ہے - (۳) اس طرح کی مخاطبت کا استعمال -

Tuistic : (a) اس نظریہ سے متعلق کہ تمام خیالات کی مخاطبت دوسرے سے ہوتی ہے -

Tuition : (n) [Late ME. OFr. 'tuition'. L. 'Tuitio'.] (۱) معلمی؛ اتالیقی؛ تعلیم دینے کا پیشہ؛ اتالیق یا معلم کا درس؛ تعلیم؛ تدریس - (۲) بچوں کی حفاظت؛ خبرگیری؛ نگرانی خاص کر والدین یا ولی کی طرح - (۳) معلمی کا معاوضہ یا تنخواہ؛ تعلیم کی فیس -

Tuitional : (a) معلمی یا اتالیقی سے متعلق؛ تدریسی؛ تعلیمی -

Tuitionary : (a) دیکھو Tuitional

Tukra : (n) [Hindi tukra.] ہندوستانی توت کے درخت اور شاخوں کی بے ترتیبی جو اُردی کرموں کے نقصان پہنچانے سے واقع ہوتی ہے جس سے مخصوص طور پر پتیاں مڑ جاتی ہیں -

Tukulor/Tukuler/Toucouleur : (n) مشرقی سینیگال کی حبشی اقوام کی ملی جلی ایک جماعت، یہ لوگ لمبے اور سیاہ رنگ کے ہوتے ہیں اور خاص کر (وہاں کے باشندے) مسلمان ہیں -

Tuku tuku : (n) [Maori.] موراٹی کا، جالی کا آرائشی کام -

Tul-tul : (n) پولی نیشیائی ملکی سردار کا معاون یا ڈپٹی -

Tula : (n) [f. Tula in U.S.S.R.] (۱) ایک طرح کا مسالا جو چاندی اور دوسری دھاتوں پر کھدے ہوئے نقش میں بھرا جاتا ہے، یہ مسالا روس کے شہر تولا میں بنتا ہے - (۲) قسم اور طرز جو تولا میں مروج ہے -

Tula : (a) شہر تولا کا یا وہاں سے وابستہ؛ تولا کے طرز کا جو وہاں مروج ھے ۔

Tuladi : (n) دیکھو Lake trout

Tulafale : (n) [Samoan 'tulafale'.] ساموئی (جزیرہ ساموا کا) ملکی سردار جو عوامی پالیسی کے مسئلہ پر بحیثیت مشیرکار اور مناظر کام کرتا ھو اور جو مکمل طور پر روایتی اصول و قواعد سے باخبر ھو ۔

Tulao : (n) [China Pek 'tulav'.] جنوبی چین کے طے (Tai) کی مختلف جماعتوں میں سے کوئی ۔

Tulapai : (n) جوش دیا ھوا مشروب جسے غلہ کے انکوا کو مختلف جڑی بوٹیوں کے ساتھ جوش دے کر قدیم امریکی ہندوستانی قبیلے تیار کرتے ہیں ۔

Tulare : (n) [Amer. Sp. 'tulares'.] وہ زمین جس میں موتھا بکثرت پیدا ھو ۔

Tularemia : (n) [mod. L.] آدمی یا پالتو جانوروں کی شدید وبائی بیماری۔

Tularemic : (a) اسی وبائی بیماری سے متعلق ۔

Tulasi/Tulsi : (n) [skr. 'Tulasi'.] کالی تلسی؛ بادروج؛ پازبو؛ دیکھو Holy Basil ۔

Tulbaghia : (n) [mod. L.] Agapanthus کی جنس کا ایک پودا ۔

Tulchan/Tulchin : (n) بچھڑے کی کھال میں (کوئی چیز) بھر کر نقلی بچھڑا بنانا خاص کر اس غرض سے کہ اسے دیکھ کر گائے دودھ دے؛ نقلی بچھڑا ۔

Tule/Tula : (n) [Aztec. 'tullin'.] (نباتیات) ٹیول؛ امریکی بڑا موتھا ۔

Tule beetle : (n) کیلیفورنیا کے مرطوب علاقوں کا ایک قسم کا بھونرا ۔

Tule fog : (n) ایک گہرا نیچی سطح پر سیلان پذیر غبار یا دھند جو خاص کر سینفرانسسکو کے علاقے میں ھوتا ھے ۔

Tule goose : (n) قاض یا راج ہنس جو کیلیفورنیا کے سیکراھینٹو ترائی میں جاڑا گزارتا ھے ۔

Tule mint : (n) (۱) ایک قسم کا امریکی پودا ۔ (۲) دیکھو West Canada Mint ۔

Tule potato/-root : (n) ان دو پودوں میں سے ایک جن کے کنشھے کھائے جاتے ہیں ۔

Tule land : (n) وہ زمین جس میں موتھا بکثرت پیدا ھو ۔

Tule wren : (n) مغربی امریکا کے دلدلی علاقے کی ایک لمبی چونچ کی گانے والی چھوٹی چڑیا ۔

Tuliac : (n) [Origin unkn.] (۱) دیکھو Skua ۔ (۲) (روزمرہ انگریزی) ایک قسم کی مرغابی ۔

Tulip : (n) [mod L. 'tulipa', Fr. 'tulipan', 'tulipe' Turk- tul(i) band'.] (۱) گُل لالہ؛ شقائق؛ نافرمان؛ ایک پودے کا نام جس میں گھنٹی کی شکل کے اور مختلف رنگوں کے پھول آتے ہیں ۔ (۲) گھنٹی کی شکل کا قدیم طرز کی بندوق کا دہانہ ۔ (۳) کوئی چیز جو گل لالہ کے مانند ھو ۔ (٤) شراب کا پیالہ، جام یا سبو جس کا خاکہ گلِ لالہ سے مشابہ ھو ۔ (٥) عورتوں کے لباس کا ایک خاص طرز جو الٹے گُلِ لالہ کے مانند ھو ۔ (٦) باعزت، زربرق اور ذی حیثیت شخص ۔

Tulip-ear : (n) نوکیلا کھڑا کان (جیسے کتے کا) جس کا سرا جھکا ھوا ھو ۔

Tulip-eared : (a) کھڑے کان والا ۔

Tulip-fire/-blight : (n) گلہائے شقائق کی مہلک بیماری ۔

Tulip-flower : (n) (۱) آسٹریلیا کا ایک درخت ۔ (۲) دیکھو Wheel tree ۔

Tulip-grass : (n) جنوبی افریقہ کی Homeria کی جنس کی چند زہریلی جڑی بوٹیوں میں سے کوئی ۔

Tulip lance wood : (n) (آسٹریلیا) درخت کی لکڑی؛ گلِ لالہ کی لکڑی۔

Tulip-mold : (n) دیکھو Tulip-fire؛ نیز سماروغ یا کھمبی جس سے بیماری ھوتی ھے ۔

Tulip-mosaic : (n) گلِ لالہ یا شقائق کا متعدی مرض ۔

Tulip-oak : (n) Tarrietia کی جنس کا آسٹریلیائی درخت ۔

Tulip-orchid : (n) میکسیکو کا طفیلی ثعلبیہ ۔

Tulip-poppy : (n) ایشیائے کوچک کی عام طور پر سالانہ کاشت کی ھوئی مٹیالی یا آبی سبز رنگ کی کوکنار (خشخاش)۔

Tulip-root : (n) (۱) گُلِ لالہ کی جڑ یا گنٹھی ۔ (۲) جئی کے پودوں ، مختلف گھاسوں ، خاص کر اناج دار گھاس کی ایک بیماری۔

Tulip-shell : (n) (۱) Tellina کی جنس کا دوصماصہ ۔ (۲) Fasciolariadae کے خاندان کا ناعمہ یا معدہ پا۔

Tulip-tree/-poplar : (n) شمالی امریکا کا ایک بڑا پھول دار درخت جس میں پھول زردی مائل سبز رنگ کے اور اندر سے نارنجی رنگ کے ہوتے ہیں۔

Tulip-tree scale : (n) چھلکا جو خاص کر امریکا کے مشرقی نصف حصے میں جنس چمپا، درخت حور اور چند دوسرے درختوں پر ہوتا ھے ۔

Tulip-wood : (n) (۱) گلِ لالہ کی لکڑی؛ ایک آرائشی لکڑی جو بڑھئی کام میں لاتا ھے ۔ (۲) مختلف قسم کی رنگین دھاری دارلکڑیوں میں سے کوئی یا ایسے درخت جن کی ایسی لکڑیاں ہوں۔

Tulipa : (n) [mod. L.] یوریشین کی بڑی جنس کا بصلہ نما یا گھنٹھی دار پودا۔

Tulipomania : (n) گلِ لالہ کو حاصل کرنے یا اُگانے کا بےانتہا خبط یا جوش (خاص کر ایسا جنون ہالی لینڈ میں سنہ ۱٦۳٤ء میں لوگوں کوتھا)۔

Tulipomaniac : (n) گلِ لالہ کا بے انتہا شوقین شخص۔

Tulisan : (n) فلپائن کا لٹیرا؛ چور؛ ڈاکو؛ باغی۔

Tulle : (n) [F. fr. 'Tulle', city in Central France.] بوبن سے بنا ہوا ریشمی جالدار (کپڑا) جو عورتیں بطور لباس یا برقع استعمال کرتی ہیں۔

Tulle gauze : (n) عمدہ قسم کا باریک کپڑا روغن لگا ہوا جو مریضوں کے زخم وغیرہ میں استعمال کیا جاتا ھے۔

Tullibee/Tulibbi : (n) [North Amer. Indian.] شمالی امریکا کی ایک قسم کی سفید مچھلی۔

Tully's powder : (n) ایک قسم کا پاؤڈر جو افیون کے سلفیٹ، کافور وغیرہ کی آمیزش سے پیس کر تیار کیا جاتا ھے۔

Tulnic : (n) [Romanian.] ایک بہت لمبا لکڑی کا قرنا جو پہلے کسی حملے کے خطرے سے متنبہ کرنے کے لئے استعمال ہوتا تھا۔

Tulsa : (a) ['Tulsa' Okla.] شہر تُلسا اوکلا کا یا اُس سے متعلق ؛ اس قسم یا طرز کا جو تُلسا میں مروج ھے۔

Tulsan : (n) تُلسا کا ملکی باشندہ۔

Tulsi : (n) دیکھو Tulasi

Tulu : (n) (۱) ہندوستانی ڈراویڈی قوم کا ایک فرد سنگاپور کا ساحلی باشندہ ۔ (۲) جنوبی ہندوستان کے صوبہ میسور (کرناٹک) کے مغربی ساحلی علاقے کی ڈراویڈی زبان۔

Tulwar/Tulwaur/Tarwar : (n) [Hindi 'talwar' Skr. 'tarwar'.] تلوار ؛ ہندوستانی سیف۔

Tum : (v) [Origin unkn.] (۱) تومنا یا دھنکنا (اون) تومائی سےقبل۔(۲) (اون کو) تومنے سے قبل کھولنا یا صاف کرنا۔

Tum : (n) (۱) شکستہ تار یا ڈوری کی آواز (جیسے بینجو کی)۔(۲) ڈھول کی آواز۔

Tum : (v) ٹوٹی ہوئی ڈوری یا تار یا ڈھول کی سی آواز پیدا کرنا۔

Tum-tum/Tumti- : (n) [Reduplication of Tum](امریکاروزمرہ) تارلگے باجے یا باجوں کی آواز کی نقل خاص کر جب ایک سُرے پن سے بجایا جائے؛ اناڑی پن سے چھیڑے ہوئے ساز کی آواز۔

Tum-tum : (v) ایک سُرے پن سے بجانا؛ یکساں طور پر، اول سے آخر تک ایک آواز سے بجانا؛ پیانو وغیرہ بجانا (خصوصاً اناڑی پن سے)۔

Tum-tum : (n) (۱) ٹمٹم؛ یکہ (جس میں گھوڑا جوتا جائے)۔ (۲) جزائرِ غرب الہند کا ایک کھانا جو کیلے کو پیس کر پکایا جاتا ھے ۔(۳) کتا گاڑی۔

Tuman : Toman کا متبادل۔

Tumatakuru/Tumatukuru : (n) [Maori 'tumatakuru'.] نیوزی لینڈ کی جھاڑی یا درخت۔

Tumbak/Tumbaki/Tumbek/Tumbeki : (n) [Arab.'Tumak'.] فارس کا گھٹیا تمباکو جو شاید امریکا کے منطقۂ حارہ کے علاقے کے پودے سے تیار کیا جاتا ھے۔

Tumble : (n) [ME. 'tumbel'.] (۱) گرنا؛ افتاد؛ اچانک یا اتفاقی افتاد۔(۲) قلابازی یا نٹوں کا کوئی اورکرتب۔

(٣) گڑبڑی؛ بےترتیبی؛ پراگندگی؛ بےترتیب ڈھیر؛ لڑکھڑاہٹ ۔ (٤) اچانک بلندی سےنیچے کی طرف گرنا؛ نرخ کی گراوٹ ۔

**Tumble : (v) [ME. 'Tumblen'.]** (١) تباہ ہونا؛ زوال پذیر ہونا ؛ اچانک شکست کھا جانا ۔ (٢) (موجوں کا) متلاطم ہونا؛ اچھلنا گرنا ۔ (٣) جھپٹنا؛ گرتے پڑتے جانا؛ بدحواسی میں دوڑنا یا چلنا ۔ (٤) قلابازی کھانا؛ نٹوں کے کرتب دکھانا ۔ (٥) نوچنا؛ کھسوٹنا (کپڑے یا بال وغیرہ) ۔ (٦) الٹ دینا؛ گرادینا؛ ڈھکیل دینا؛ پھینک دینا؛ چیزوں کو الٹ پلٹ کر دینا؛ بےترتیبی سے ڈھیرلگا دینا ۔ (٧) گرانا (پرند کو نشانہ لگاکر) ۔ (٨) ڈھلی ہوئی چیزوں پر صیقل کرنا (صیقل چرخ سے) ۔ (٩) لڑھکنا چاروں طرف زمین پر، پانی یا ہوا میں؛ کیچڑ، بالو وغیرہ میں لوٹنا؛ باربار پہلو بدلنا ۔ (١٠) بیچینی کی حالت میں خود کو گرا دینا بستر یا صوفے پر؛ اچھالنا؛ بیمار کا تڑپنا ۔ (١١) (کبوتر کا) اڑنے کے دوران میں پشت کی طرف الٹ جانا ۔ (١٢) (گولہ اندازی میں) گولے کا قلابازی کھاتے ہوئے اڑنا (جانا) ۔ (١٣) گرنا خاص کر بیچارگی یا بیکسی میں؛ سر کے بل گرنا ۔ (١٤) (عمارت کا) بیٹھ جانا؛ قدروقیمت یا مقدار کا تیزی سے کم ہو جانا ۔ (١٥) (مجازاً) غیر واضح طور پر بیان کی ہوئی بات کو سمجھ لینا؛ پوشیدہ ارادے کو یا علامت کومعلوم کرلینا یا سمجھ جانا ۔

**Tumble-bug : (n)** (امریکا) مختلف قسم کے بھونروں میں سے کوئی؛ ایک گُبریلا کیڑا ۔

**Tumble cart/-car: (n)** ایك ادنیٰ قسم کی گاڑی جس کا دھڑ جُھکایا جاسکے، جس کے چکے ٹھوس ہوں اور محور سے مضبوطی کے ساتھ لگے ہوں ۔

**Tumble down : (a)** زوال آمادہ؛ پرشکستہ؛ ٹوٹا پھوٹا؛ خراب و خستہ ۔

**Tumble-dung : (n)** دیکھو Tumble

**Tumble-grass : (n)** Panicum (گھاس کی)جنس کی چندقسموں کی گھاس میں سے کوئی ۔

**Tumble-home : (n)** (بحری) جہاز کے بغل کے بالائی حصے کا اندرونی جھکاؤ سب سے زیادہ چوڑائی کی طرف سے ۔

**Tumble home : (v)** (١) (بحری) خط آب پر اندر کی طرف جھکانا ۔ (٢) دیکھو Fall home ۔ (٣) اندر کی طرف جھکانا (جہاز کی لکڑی کو) ۔

**Tumble in : (v)** (١) ایك لکڑی کو دوسری لکڑی میں جمانا یا بٹھانا ۔ (٢) دیکھو Tumble home ۔ (٣) سونے کی خاطر لیٹنا؛ بستر پر لیٹنا ۔

**Tumble-mustard : (n)** ایك یوروپین دوسالہ جھاڑی ۔

**Tumble to : (v)** سمجھ میں آجانا (بات وغیرہ)؛ اپنے کو منطبق کرنا؛ (حالات سے) مطابقت کرلینا ۔

**Tumble up : (v)** عرشے پر تیزی سے آنا جانا؛ آمدورفت کرنا؛ (روزمرہ) گھاس کو لپیٹ کر بنڈل بنانا چھاؤنی وغیرہ کے لئے ۔

**Tumble-weed : (n)** (امریکا) مختلف پودوں میں سے کوئی جو کروی جھاڑی کی شکل کا ہوتا ہے؛ لپٹ جانے یا مُڑجانے والا پودا ۔

**Tumbler : (n) [ME.]** (١) گرانے والا شخص ۔ (٢) نٹ ؛ قلابازی کھانے والا؛ کھیلنے والا ۔ (٣) گرہ باز کبوتر؛ لوٹن کبوتر ۔ (٤) کھلونا جو چھونے سے جھولنے لگتا ہے ۔ (٥) چپٹے پیندے کا گلاس ؛ تمبلر ۔ (٦) (میکانیات) قفل یا بندوق کے گھوڑے کا ایك پرزہ ۔ (٧) چھوٹے تازی کتے کی طرح کا ایك کتا؛ دوغلا کتا جس سے اکثر چوری سے شکار کرنے والے کام لیتے ہیں ۔ (٨) دیکھو Tumble-dung ۔ (٩) کپڑے کو خشك کرنے کی ایك ترکیب ۔ (١٠) تالے کا بیرم ۔ (١١) ایك کارندہ جو مشینوں اور اس کے کل پرزوں کو گھما پھرا کر صاف کرتا ہے ۔

**Tumbler bearing : (n)** کوئی درمیانی چول یا محور دار چول مربع نما سہارے کے لئے ۔

**Tumbler cart : (n)** (١) گھوڑا گاڑی ۔ (٢) سیال شے کے لئے دو پہیوں کی کاشتکار کی گاڑی تنکی کے ساتھ ۔

**Tumbler cup : (n)** مشروبی پیالہ (نُکیلے پیندے کا) ۔

**Tumbler-drier : (n)** ایك مشین جس سے گردشی ڈرم یا ٹب میں خشك دھلائی (کپڑے کی) ہوتی ہے ۔

**Tumbler gear : (n)** کوئی رفتار بدلنے والا گیربکس یا گراری دان ۔

Tumbler switch : (n) خود کار سوئچ جس میں اوپر اُٹھ جانے یا نیچے گرجانے والے بلیڈ کام کرتے ہوں ۔

Tumblerful : (n) بھر گلاس؛ ٹمبلربھر ۔

Tumbling : (n) [Late ME.] (۱) اچانک گرنے، قلابازی کھانے یا نٹوں کا سا کوئی کرتب دکھانے کا عمل ۔ (۲) جمناسٹک کا کوئی کرتب دکھانے کی مشق یا اس کا ہنر ۔ (۳) مسلسل شدت سے نیچے کی طرف (ہوائی جہاز کا) گھومتے ہوئے جھکنا ۔

Tumbling : (a) [ME.] عمودی حالت میں دائیں یا بائیں جھکا ہوا یا ترچھا ۔

Tumbling-barrel : (n) گھومنے والا پیپا یا بکس (جس میں مختلف قسم کی چیزیں مثلاً دھات کے چھوٹے ٹکڑے اور دوسری چھوٹی چیزیں، پلاسٹک کے سامان وغیرہ صاف اور پالش کئے جاتے ہیں) ۔

Tumbling-bay : (n) نہر کا مُخرج بند؛ دہانہ بند ۔

Tumbling-box : (n) دیکھو Tumbling-barrel

Tumbling-mustard : (n) دیکھو Tumble mustard

Tumbling pig weed : (n) سدا بہار پھول (Amaranthus) کی جنس کے چند پودوں میں سے کوئی ۔

Tumbling-rod : (n) ایک کیم یا بیرم دار سلاخ وقفے کےساتھ حرکت دینے کے لئے ۔

Tumbling-shaft : (n) (۱) (مشین کا) چھوٹا دھرا درمیانی گیِر کے ساتھ حرکت دینے کے لئے ۔ (۲) دیکھو Camshaft ۔ (۳) دیکھو Counter shaft ۔

Tumbling-verse : (n) جدید انگریزی شاعری کی ایک ابتدائی شکل ۔

Tumboa : (n) جنوبی مغربی افریقہ کا قائم شکلہ درخت جس کا تنا ایک فٹ سے کم اونچا مگر جس کا گھیر ٦ فٹ ہوتا ہے ۔

Tumbrel/Tumbril : (n) [OFr. tomb, 'tumberel'.] (۱) (تاریخ) سزا دینے کا ایک آلہ، سولہویں صدی سے (مروج) عام طور پر تادیبی کرسی سے مشابہ ۔ (۲) ایک گاڑی اس طرح بنی ہوئی کہ اس کا دھڑ پشت کی طرف جھک جاتا ہےاندر کے سامان کو خالی کرنے کے لئے خاص کر کھاد لے جانے والی گاڑی یا کھادی گاڑی ۔ (۳) (فوج) دو پہیوں کی چھت دار گاڑی، فوج کے لئے گولہ بارود، اوزار یا کبھی روپیہ وغیرہ لے جانے کے لئے ۔ (٤) کھلی گاڑی جس میں انقلاب فرانس کے زمانے میں بٹھاکر لوگوں کو مقتل میں لے جاتے تھے ۔

Tumbu fly : (n) [Tumbu fly of Bantu origin akin to Kongo tim-uk fly.] افریقی مکھی ۔

Tumefacient : (a) [L. 'Tumefacient, 'Tumefaciens'.] (۱) متورم؛ پھولا ہوا؛ سوجا ہوا ۔ (۲) متورم کرنے والا؛ سوجن پیدا کرنے والا ۔

Tumefaction : (n) [Fr. 'Tumefaction', L. 'Tumefacere'.] (۱) پھلانے یا سجانے کا عمل؛ سوج جانے کی حالت؛ ورمی کیفیت ۔ (۲) پھولایا سوجا ہوا حصہ؛ ورم؛ رسولی ۔

Tumefactive : (a) [L. 'Tumefactus'.] سوجن پیدا کرنے والا؛ متورم کرنے والا ۔

Tumefy : (v) (۱) سوجنا؛ سُجانا؛ رسولی ہوجانا ۔ (۲) پھولنا؛ متورم ہو جانا ۔ (۳) (مجازاً) غرور سے پھولنا؛ کسی جگہ پر رسولی پیدا کرنا ۔

Tumeric : Turmeric کا متبادل ۔

Tumescence : (n) [L.'Tumrescens'.] (۱) خفیف سوجن یاورم ۔ (۲) متورم حصہ ۔ (۳) مباشرت کے لئے عضو مخصوص کی آمادگی ۔

Tumescent : (a) (۱) کسی قدر سوجا ہوا؛ قدرے متورم ۔ (۲) متورم ہو جانے والا؛ بیجا لفظی یا عبارت آرائی ۔

Tumfie : (n) [Origin unkn.] احمق یا ناکارہ شخص؛ ھونق ۔

Tumid : (a) [L. 'tumidus'.] (۱) سوجا ہوا؛ پھولا ہوا؛ متورم ۔ (۲) (مجازاً) (اسلوب بیان) جس میں بیجا لفاظی یا عبارت آرائی ہو ؛ لفاظانہ ۔ (۳) مریضانہ طور پر متاثر ۔

Tumidity : (n) سوجا یا پھولا ہوا ہونا؛ ورم؛ متورم ہونے کی صفت یا حالت ۔

Tumidly : (adv.) (۱) ورم کے ساتھ ۔ (۲) لفاظی سے؛ بے جا عبارت آرائی سے ۔

Tumidness : (n) سوجاھوا ہونا؛ پھولا ہوا ہونا؛ ورم ۔

Tumion : [ Gr.'Thumion'.] (۱) دیکھو Torreya ۔(۲) ایشیائی اور جنوبی درختوں کی جنس ۔

Tumion : (n) (۱) دیکھو Stinking cedar ۔(۲)فلوریڈا کا سدابہار درخت بدبودار پتیوں والا ۔(۳) کیلیفورنیائی جائفل۔

Tummer : (n) روئی کی دُبری تومائی میں پہلے بیلن سے دوسرے بیلن کو روئی منتقل کرنے کے لئے چھوٹا بیلن ڈوفر (Doffer) جیسا ۔

Tummock : (n) دیکھو Hillock : پہاڑی ۔

Tummy : (n) [Origin infantile.] (روزمرہ) پیٹ؛ معدہ وغیرہ (بچوں کے لئے بولتے ہیں) ۔

Tumour/Tumor : (n) [L. Tumor, Tumere.] (۱) ورم؛ رسولی ۔ (۲) فخر؛ غرور؛ اکڑ ۔ (۳) لفاظی؛ بیجا عبارت آرائی۔

Tumoral : (a) ورم یا رسولی کا یا اُس سے متعلق؛ بیجا لفاظانہ؛ مغرورانہ ۔

Tumorlike : (a) رسولی سے مشابہ ۔

Tumorous : (a) رسولی سے متعلق یا رسولی سے مشابہ؛ سوجا ہوا؛ پھولا ہوا ۔

Tump : (n) [Origin unkn.] (۱) چھوٹی پہاڑی ؛ ٹیلا؛ خاک کا تودہ؛ مٹی کا ڈھیر جو چھچھوندر لگاتی ہے؛ دمکوڑا؛ چیونٹی یا دیمک کے گھروں کے اوپر مٹی کا مخروطی شکل کا ڈھیر ۔ (۲) درختوں، جھاڑیوں اور گھاس کا جھنڈ ۔

Tump : (v) درخت کی جڑ کے چاروں طرف مٹی کا ڈھیر لگانا ۔

Tump : (v) [Origin unkn.] (امریکا) تسمے یا پٹے کے ذریعہ کھینچنا یا لے جانا ۔

Tump-line : (n) ایک تسمہ یا پٹا پیشانی یا سینے پر لگا ہوا، پیٹھ پر لدے ہوئے بوجھ کو سہارا دینے کے لئے ۔

Tumphy : (n) Tumfie کا متبادل ۔

Tumular : (a) [L. 'Tumulus'.] ٹیلے یا مٹی کے ڈھیر کا یا اس سے متعلق یا اونچی قبر سے متعلق ۔

Tumulary : (a) (۱) قبرستان کا یا اس سے متعلق یا مقبرے پر رکھا ہوا ۔(۲) دیکھو Tumular ۔

Tumulose/Tumulous : (a)[L. 'Tumulosus'.] پہاڑیوں یا پہاڑوں سےبھرا ہوا ۔

Tumult : (n) [Fr.'tumulte' or L. 'tumultus'.] (۱) مجمع کا شور ۔ (۲) شورش؛ ہنگامہ؛ فساد؛ بلوہ ۔(۳) چیخ پکار؛ شوروغُل؛ غوغا؛ افراتفری ۔ (٤) بے چینی؛ اضطراب؛ ہیجان؛ شورش قلب؛ جوش جذبات؛ انتہائی جذباتی ہیجان یا جوش؛ قابو سے باہر جوش وخروش کا اظہار ۔

Tumult : (v) شوروغُل کرنا؛ غوغا کرنا؛فساد یا بلوہ کرنا؛ اضطراب میں ڈالنا؛ شدت سے ہنگامہ کرنا ۔

Tumultuarily : (adv.) بے قاعدگی سے؛ بےترتیبی سے ؛ غیر منظم طور پر ؛ افراتفری کی حالت میں؛ شورش پسند طور پر۔

Tumultuariness : (n) بے قاعدگی؛ بے ترتیبی؛ بے نظمی ۔

Tumultuary : (a) [L. 'Tumutuarius'.] (۱) جلدی، تیزی اور غیر منظم طور پر جمع کی ہوئی؛ بغیر کسی نظم کے، بے قاعدہ، غیر تربیت یافتہ (فوج)؛ نیز غیر منظم فوج سے لڑی ہوئی (جنگ) ۔ (۲) بے ترتیبی سے؛ ابتر حالت میں؛ اتفاقی طور پر؛ بے قاعدہ جلدی میں کیا ہوا (کام) ۔ (۳) شورش پسندانہ؛ شورش پسند ۔

Tumultuary : (n) (جمع) بے قاعدہ اور غیر منظم، غیر تربیت یافتہ فوج ۔

Tumultuate : (v) [L. 'Tumultuatus'.] ہنگامہ کرنا؛ فساد برپا کرنا؛ بلوہ کرنا؛ شوروغُل کرنا ۔

Tumultuation : (n) [L. 'Tumultuation','Tumulluatio'.] ہنگامہ؛ فساد؛ شوروغُل کرنےکا عمل؛ فساد؛ شوروغوغا؛ شورش؛ بلوہ وغیرہ؛ ہنگامہ آرائی ۔

Tumultuous : (a) (۱) پُرجوش؛ شدید ۔ (۲) پُرشور؛ ہنگامہ خیز؛ ہنگامہ آرا؛ (نیز مجازاً) ہیجان انگیز ۔

Tumultuously : (adv.) (۱) جوش سے؛ شدت سے ۔(۲) شوروشغب کے ساتھ؛ شورش یا ہنگامے کے ساتھ۔

Tumultuousness : (n) جوش؛ شدت؛ شورش؛ پُرشوری؛ ہنگامہ خیزی۔

Tumulus : (n) [L. 'tumere'.] قدیم مصنوعی ٹیلا یا قدیم مقبرہ (پہاڑی نما)؛ چھوٹا گنبد نما لاوے کا ایک تودہ۔

Tun : (n) [OE. 'tune'. ME. 'tonne'.] (۱) شراب، بیئر وغیرہ کا بڑا پیپا جوپہلے پیمانے کے طور پر رائج تھا (شراب کے ۲۵۲ گیلن کے برابر تھا)۔(۲) کافی گنجائش والا پیپا؛ گنجائش والا پیمانہ۔ (۳) کوئی چیز جو بڑے پیپے سے مشابہ ہو (روزمرہ انگریزی)۔ (٤) آتش دان؛ دودبان؛ دودکش؛ چمنی۔(۵) دیکھو Chimney pot؛ چمنی سے لگی ہوئی نلکی مٹی یا دھات کی دھواں نکلنے کے لئے۔ (٦) دیکھو Chimney stack۔ (۷) دود کش۔

Tun : (v) [ME. 'tonnen, tunnen'.] (۱) (قدیم) بڑے پیپے میں رکھنا یا محفوظ کرنا (شراب کا)۔ (۲) (قدیم) کسی چیز میں ڈھالا جانا جیسے پیپے میں؛ ڈھانا؛ تریرا دینا؛ کھنگالنا؛ پانی ڈال کر صاف کرنا۔

Tun : (n) [Mayan.] مائی تقویم کے ۳٦۰ دنوں کی مدت (بیس بیس دنوں کے اٹھارہ مہینے) جس میں ۳٦۵ دن پورا کرنے کے لئے بغیر نام کے پانچ دن کا اضافہ کیا جاتا تھا۔

Tun-bellied : (a) پیپے کی طرح گول شکم والا؛ توندیل؛ توند والا۔

Tun-dish/Tundish : (n) [Late ME.] (روزمرہ) ایک قسم کی قیف جو شراب سازی میں استعمال ہوتی ہے۔

Tun-shell : (n) (۱) Tonnidae کے خاندان کا معدہ یا رخوہ یا صدفیہ۔ (۲) Tonnidae میں سے کوئی صدف یا گھونگا۔

Tuna : (n) Opunita tuna : ایک خاردار ناشپاتی خاص طور پر لمبی جنس کی جو خاص کر مرکزی امریکا اور ویسٹ انڈیز میں پائی جاتی ہے۔

Tuna : (n) [Sp. Amer.] کیلیفورنیا کی بڑی ماکریل (Mackerel)مچھلی۔

Tuna : (n) [Maori.] نیوزی لینڈ کے دریاؤں کی بام مچھلی۔

Tuna clipper : (n) ڈیزل سے چلنے والی کشتی بام مچھلی کے شکار کے لئے۔

Tunable/Tuneable : (a) (۱) مطابقت پذیر؛ سُر ٹھیک کرنے یا سُر ملانے کے قابل۔ (۲) سُریلا؛ شیریں؛ ہم آہنگ؛ خوش آہنگ۔

Tunably/Tun(e)ably : (adv.) سُریلے پن سے؛ ہم آہنگی سے؛ شیرینیت کے ساتھ۔

Tunableness/Tun(e)ableness : (n) شیریں؛ سُریلاپن؛ ہم آہنگ ہونا؛ مطابقت پذیری؛ سُریلا ہونے کی حالت یا صفت۔

Tunal : (n) [f. Tuna + - AL.] خاردار ناشپاتیوں کی جھاڑیوں کا سلسلہ؛ جھاڑی۔

Tunbelly : (n) توند؛ پیپا نما گول پیٹ۔

Tund : (v) [L. 'tundera'.] چھڑی سے مارنا، پیٹنا خصوصاً کیش درخت کے ٹنڈے سے۔(۲) (عامیانہ) مارنا؛ گھونسا مارنا؛ ہاتھ مارنا؛ میز وغیرہ پر ڈنڈا مارنا؛ ٹھونکنا؛ مرمت کرنا۔

Tundra : (n) [Lappish.] (۱) (ارضیات) توندرا۔(۲) ایشیا کے انتہائی شمال میں جہاں درخت نہیں ہوتے۔

Tundra vole : (n) ایک قسم کا چوہا جو گوشت خور جانوروں کی خاص غذا ہوتی ہے۔

Tune : (v) (۱) (باجےکا) سُر ٹھیک کرنا۔(۲) (مجازاً) (کسی چیز کو معیار، مقصد، حالت وغیرہ کے) مطابق کرنا؛ ہم آہنگ کرنا؛ سُر ملانا؛ ٹھیک کرنا۔ (۳) سُر ملنا؛ (مجازاً) ہم آہنگ ہونا۔(٤) (شعر) گانا؛ بجانا (باجا)۔ (۵) (کسی چیز کو) نغمے میں ادا کرنا یا ظاہر کرنا۔ (٦) (لاسلکی) آلے کی پست و بلند لہروں کو ہم آہنگ بنانا۔ (۷) نغمہ پیدا کرنا کسی چیز سے۔

Tune : (n) [Late ME. 'tune, tewne'.] دیکھو Tone (n)

Tune : (n) [Late ME. 'Tune, tewne'.] (۱) لَے؛ ہُنر؛ نغمہ۔ (۲) باجوں کے تاروں یا پردوں وغیرہ کی ٹھیک ترتیب۔ (۳) ہم آہنگی؛ سازگاری؛ موافقت؛ مطابقت؛ مناسبت۔ (٤) مناسب حالت یا مزاج کی کیفیت (کسی خاص مقصد کے لئے)۔ (۵) (مجازاً) دماغ کی ساخت؛ مزاج؛ مزاج کی کیفیت؛ طبیعت؛ خوش طبعی۔(٦) حد؛ مقدار۔ (۷) گیت؛ نغمہ۔ (۸) گفتگو کا راز؛ اُسلوب۔ (۹) لسانی زیرو بم (اُتار چڑھاؤ)۔

To change one's tune/Sing another tune : رنگ بدل دینا؛ گفتگو یا برتاؤ کا طرز بدل دینا (مثلاً گستاخی کی جگہ ادب سے پیش آنا)۔

To the tune of : حد تک؛ کسی مقدار تک۔

Tune off /-out : (v) لاسلکی آواز گیر کو بند کر دینا ۔

Tune up : (v) (۱) اوتار صوت کو ملانا؛ گانا؛ چیخنا؛ بہ آواز بلند پکارنا ۔ (۲) آلات موسیقی کو ایک ہی سر پر لانا؛ آزمائشی کوشش کرنا ۔

Tune-up : (n) (۱) عام آہنگی یا مطابقت کے ساتھ ایسا کام کرنا جو انتہائی خوبی سے انجام پا سکے ۔ (۲) ابتدائی جانچ؛ مشق کی مدت یا مشقوں کا سلسلہ۔

Tuneable : Tunable کا متبادل ۔

Tuned : (a) (۱) سُر شدہ ؛ ہم آہنگ؛ سُریلا؛ پُرنغمہ؛ خوش آہنگ ۔ (۲) کمک کے لئے ہم آہنگ بنایا ہوا ۔

Tuneful : (a) (۱) سُریلا؛ پُر نغمہ؛ میٹھے سُر کا ۔ (۲) ماہر موسیقی ۔ (۳) موسیقی سے تعلق یا مطابقت رکھنے والا۔

Tunefully : (adv.) سُریلی آواز میں؛ میٹھے سُر کے ساتھ۔

Tunefulness : (n) سُریلاپن ۔

Tunein : لاسلکی آواز گیر کو آواز سننے کے لئے درست کرنا۔

Tuneless : (a) (۱) بے سُرا؛ بے میل؛ جس کا سُر ٹھیک نہ ہو ۔ (۲) بے سری ( بھدی) آواز ۔ (۳) (باجا) جو بج نہ رہا ہو؛ خاموش؛ بے آواز ۔

Tunelessly : (adv.) بے سُرے طور پر؛ بھدی آواز میں؛ غیر خوش الحانی سے؛ بے نغمگی کے ساتھ۔

Tunelessness : (n) بے سُرا پن؛ بے صدا ہونا؛ بے نغمگیت ۔

Tuner : (n) (۱) بجانے والا؛ خاص کروہ جو پیشہ ورانہ پیانو یا دوسری طرح کا باجا بجاتا ہے؛ آلات موسیقی کے سروں کو درست کرنے والا ؛ ہم آہنگ بنانے والا یا اس کا ماہر ۔ (۲) (برقیات) برقی دور کو درست کرنے کا اوزار ۔ (۳) (لاسلکی) تحصیلی سیٹ (آلہ) کا وہ حصہ جو برقی دور پر مشتمل ہے اور جو مناسب طول موج کےمطابق کرنے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Tunesmith : (n) گیت کار؛ نغمہ نگار خاص کر عام پسند گانوں کا ۔

Tung : Tung tree کا متبادل ۔

Tung-hu : (n) قدیم چینی تواریخ کے مشرقی علاقے کے تاتاری۔

Tung-oil : (n) ایک قسم کا جلد خشک ہونے والا لکڑی پالش (یہ ایک چینی درخت Tung-tree کے بیج سے نکلتا ہے)۔

Tung-oil tree : (n) Aleurites کی جنس کے مختلف پودوں میں سے کوئی؛ خاص کر چین کا درخت ۔

Tung tree : (n) Aleurites کی جنس کے مختلف پودوں میں سے کوئی؛ خاص کر چین کا درخت ۔

Tunga : (n) پسّو (ایک چھوٹا کیڑا) کی ایک جنس جس کا دہانہ نمایاں ہوتا ہے ۔

Tungan/Dungan : (n) (۱) ترکستان کی منگولی ترکی قوم : اس قوم کا ایک فرد ۔ (۲) توگن قوم کی زبان ۔

Tungo : (n) (۱) دیکھو Ratkangaroo ۔ (۲) (آسٹریلیا) ایک قسم کا چھوٹا آسٹریلیائی اورتسمانی کنگارو جو عموماً خرگوش سے بڑا نہیں ہوتا ۔

Tungst/Tungsto : (n) (۱) (کیمیا) ایک کمیاب دھات جو رنگ میں فولاد سے مشابہ ہوتی ہے؛ دیکھو Tungsten ۔ (۲) ٹنگسٹک ایسڈ ۔

Tungstate : (n) (کیمیا) تنگسٹن کے تیزاب کا عام نمک ۔

Tungsten : (n) [Sw.] (۱) (کیمیا) تنگسٹن (عنصر، دھات): ایک کمیاب دھات جو رنگ میں فولاد سے مشابہ ہوتی ہے؛ یہ فولاد کے ساتھ ملائی جاتی ہے اور بجلی کے لیمپ کے موصل بنانے میں کام آتی ہے ۔ (۲) دیکھو Wolframite ۔ (۳) ایک قسم کی خام دھات جس سے نمکین مادہ نکلتا ہے ۔

Tungstic : (a) (کیمیا) تنگسٹن سے متعلق یا تنگسٹن سے بنا ہوا؛ جس میں تنگسٹن ہو (اس کو تنگسٹانٹ بھی کہتے ہیں)۔

Tungstous : (a) (کیمیا) تنگسٹن کا؛ جس میں تنگسٹن ہو ۔

Tungus/Tunguz : (n) [Pr. 'Turko-Tatar' 'Tonguz'.] (۱) منگولی قوم جو جنوبی سائبیریا کے علاقوں میں پھیلی ہوئی ہے ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔

Tungusic : (n) تنگو(منگولی) زبان جو منچوریا میں مروج ہے ۔

Tungusic : (a) تنگو(منگولی) قوم یا اُن کی زبان سے متعلق ۔

Tunhoof : (n) [OE. 'tunhofe'.] (اب بول چال) Ground IVY (Nepeta gleeluma) جڑی ؛ ایک قسم کی سدا بہار لت ۔

Tunic : (n) [OE. 'tunique' or L. 'tunica'.] (۱) قدیم رومی اور یونانی چوغہ ۔ (۲) عورتوں کا ڈھیلا کوٹ یا بلاؤز ۔ (۳) فوج یا پولس کی وردی کا چھوٹا چست کوٹ ۔ (٤) غلاف؛ چمڑے کی سی جھلی یا خول جو غلاف پوش رخوؤں (ascidia) کے جسم کے گرد ہوتا ھے ۔ (٥) (حیوانیات) جھلی جو کسی عضو کے گرد ہو ۔ (٦) (نباتیات) (پیاز وغیرہ کا) چھلکا؛ پوست ۔ (۷) (کلیسا) پادری کا کرتا جو عشائے ربانی کے وقت پہنا جاتا ھے ۔ (۸) تسمہ لگا فراک جسے بچے یا عورتیں کھیلنے کے وقت پہنا کرتی ہیں؛ ایک مختصر ڈھیلا ڈھالا لباس جو عورتیں کھیل یا رقص کرنے کے وقت پہنتی ہیں ۔ (۹) چادر ۔ (۱۰) غیر رسمی لباس ۔ (۱۱) آسانی سے پہنے جانے والا لباس، آستین یا بلا آستین والا ۔

Tunic flower : (n) دیکھو Coat flower

Tunica : (n) نسیجوں کو ڈھکنے والی جھلی ۔

Tunica : (n) (۱) دیکھو Coat flower ۔ (۲) گچھے دار پھیلنے والا پودا جس کا تنا بال کی طرح نازک اور پتیاں کم چوڑی ہوتی ہیں اور جس میں ہلکے رنگ کے سرخ پھول ہوتے ہیں ۔

Tunica : (n) (۱) مسی سپی (Mississippi) کے بازو دریا کی وادی کی انڈین قوم ۔ (۲) اس قوم کا ایک فرد ۔ (۳) اس قوم کی زبان ۔

Tunican/Tunikan : (a) (۱) ٹونیکا کے باشندوں یا ان کی زبان سے متعلق ۔ (۲) ٹونیکن کا یا اُس سے متعلق ۔

Tunican/Tunikan : (n) (۱) Gulf phylum خاندان کی زبان؛ ٹونیکا زبان پر مشتمل ۔ (۲) زبان کا خاندان Alakapan, Tunican اور Chitimachan پر مشتمل ۔

Tunicary : (a) [L. 'tunica'.] جھلی کا یا اس سے متعلق ۔

Tunicary : (n) (۱) (حیوانیات) لَفیۂ کا رکن؛ مغلف صدف ۔ (۲) دیکھو Tunicate ۔

Tunicata : (n) [mod. L.] (حیوانیات) (جانوروں کی تفریق) جو ابْ امیمہ یا زیر نسل (Chordata کے) سمجھے جاتے ہیں؛ (حیوانیات) بقَیے ۔

Tunicate/Tunicated : (a) (۱) (حیوانیات) مغلف؛ (نباتیات) جس پر چھلکوں کی تہ ہو ۔ (۲) (تشریح) غلاف پوش (رخوہ) ۔

Tunicate : (n) بحری جانوروں کی ایک قسم جو پہلے صدف سمجھے جاتے تھے مگر اب Chordate کی زیر نسل شاخ سمجھی جاتی ھے ۔

Tunicin : (n) (کیمیا) ایک قسم کا حیوانی خلوی مادہ ۔

Tunicked : (a) قدیم رومی اور یونانی چوغہ پہنے ہوئے ؛ ڈھیلا ڈھالا کوٹ یا بلاؤز پہنے ہوئے ۔

Tunicle : (n) [OFr.] (۱) پتلا اور نازک پوست یا چھلکا ۔ (۲) (کلیسا خصوصاً رومن کیتھولک) کرتا جو عشائے ربانی کے وقت ڈیکن پہنتا ھے ۔ (۳) (جمع) کرتا اور جُبہ جو اُسقُف پہنتا ھے ۔

Tuning : (n) سُر ٹھیک کرنا؛ لَے یا سُر ملانے کا کام ؛ سُر ٹھیک ہونے کی صفت یا حالت؛ مطابق ہونے کی حالت؛ مناسب حالات کے ساتھ اثر پذیری ۔

Tuning bar : (n) سُر ملانے کا آلہ ۔

Tuning coil : (n) سُر کا لچھا؛ سُر کا کوائل ۔

Tuning condenser : (n) سُر کا مکشفہ؛ سُر کا کنڈنسر ۔

Tuning cone : (n) ایک کھوکھلا، دھات کا مخروطی شکل کا آلہ جو آرگن باجے کا سُر ٹھیک کرنے میں کام آتا ھے؛ آرگن باجے کی ترئی یا نَے درست کرنے کا اوزار یا کانٹا ۔

Tuning crook : (n) پیتل کا ہَوا باجا ۔

Tuning fork : (n) سُر ملانے کا دو شاخہ؛ ایک چھوٹا لوھے کا اوزار (جو سنہ ۱۷۱۱ء میں ایجاد ہوا تھا) ۔

Tuning-hammer : (a) سُر ٹھیک کرنے یا ملانے کی کنجی یا سنسی جس سے پیانو وغیرہ کی کھونٹیاں گھما کر تار کستے اور ڈھیلا کرتے ہیں؛ کلید سر ۔

Tuning inductance : (n) سُر کی اِمالیّت ۔

Tuning-peg : (n) ایک کھونٹی جس کے چاروں طرف قلابہ دار آلے کی ڈوریاں گزاری جاتی ہیں اور سُر ٹھیک کئے جاتے ہیں ۔

Tuning-pin : (n) دیکھو Tuning-peg

Tuning pipe : (n) (۱) دیکھو Pitch pipe ۔(۲) منہ سے بجائے جانے والے باجے (مثلاً بانسری وغیرہ) کے سیٹ میں سے کوئی ایک جو خاص کر تار والے آلات موسیقی کے سروں کو ٹھیک کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Tuning slide : (n) دھات کے ہوا باجے میں سلائڈ جو دوسرے باجوں کے ساتھ سُر ملانے کے لئے استعمال ہوتا ہے ؛ نیز لاسلکی میں بھی مثلاً (Tuning coil) سُر کا لچھا ۔

Tunis : (n) [fr. Tunis (Tunisia).] (۱) قدیم ایشیائی نسل کی بے سینگ کی اوسط درجے کی اون اور لمبی دُم والی بھیڑ ۔ (۲) ٹیونس نسل کی بھیڑ ۔

Tunis : (a) ٹیونس کا؛ ٹیونیسی ۔

Tunis grass : (n) [fr. Tunis (Tunisia) N. Africa.] شمالی افریقہ کی ایک قسم کی گھاس ۔

Tunisia : (a) (۱) ٹیونیسیا کا یا اُس سے متعلق قسم اور طرز کا جو ٹیونیسیا میں مروج ہے ۔ (۲) دیکھو Tunisian ۔

Tunisian : (n) ٹیونس یا ٹیونیسیا کا ملکی باشندہ ۔

Tunisian : (a) دیکھو Tunisia

Tunk/Tonk : (n) تھپکی؛ دستك؛ دَھول ؛ چپت ۔

Tunk/Tonk : (v) ہلکے یا سختی سے مارنا؛ کسی چیز کانقص معلوم کرنے کے لئے ہتھوڑے سے کھٹکھٹانا؛ دروازے پر دستك دینا ۔

Tunk : (n) رمی (تاش) کا کھیل جس میں دو سے پانچ اشخاص کھیلتے ہیں ۔

Tunker : (n) Dunker کا متبادل ۔

Tunket : (n) [Prob. euphemism for tophet.] (۱) دیکھو Hell ۔ (۲) یہ کلمہء فجائیہ کے طور پر استعمال ہوتا ہے (حیرت، استعجاب وغیرہ کے موقع پر) ۔

Tunnage : (n) Tonnage کا متبادل ۔

Tunnel : (n) [OFr. 'tonel'. ME 'tonel'.] (۱) سُرنگ؛ زمین دوز راستہ جو پہاڑ کے اندر یا دریا کے نیچے سے گزرتا ہو ۔ (۲) (خرگوش وغیرہ کا) بھٹ ۔ (۳) منفذ یا سطح جو ایک سرے پر کھلی ہو ۔ (٤) دودکش کا بڑا (نل) جس سے دھواں نکلتا ہے؛ ٹنل ۔ (٥) جانور کے جسم کی نالی سُرنگ سے مشابہ ۔

Tunnel : (v) (۱) مچھلی کو جال میں پکڑنا ۔(۲) ڈھکی ہوئی نالی سے ہو کر گزرنا؛ سُرنگ سے بڑھنا یا سُرنگ کھودتے ہوئے بڑھنا؛ سُرنگ کھود کر گزرنا؛ سرنگ بنانا؛ زمین دوز راستہ بنانا؛ اس کو استعمال کرنا؛ راستہ کر لینا؛ سُرنگ کھود کر راستہ کر لینا؛ اندراندر سُرنگ کھودنا؛ جڑ کھوکھلی کرنا؛ (دودکش میں) نل لگانا ۔(۳) (طبیعیات) امکانی روك سے گزرنا ۔

Tunnel borer : (n) سُرنگ کھودنے یا زمین دوز راستہ بنانے کی مشین ۔

Tunnel effect : (n) مقررہ مقدار کی میکانکی مدرکہ شے ۔

Tunnel-head : (n) سُرنگ یا بھٹی کا سرا؛ وہ نقطہ جس سے سُرنگ کی تعمیر بڑھتی گئی ہو ۔

Tunnel-hole : (n) بھٹی یا سرنگ کا تنگ حصہ ۔

Tunnel-kiln : (n) (۱) چونے کی بھٹی جس میں کوئلہ جلایا جاتا ہے ۔ (۲) دیکھو Continuous-kiln ۔ (۳) ایك لمبی اور تنگ بھٹی جس کا درمیانی حصہ سب سے زیادہ گرم رہتا ہے ۔

Tunnel net : (n) مچھلی کا جال جس کا منہ چوڑا اور دوسرا سرا تنگ ہو؛ گاؤ دُم جال؛ شکار کا جال ۔

Tunnel of corti : (n) مخروطی راستہ کارتی (Corti) کے عضو میں ۔

Tunnel of love : (n) تفریحی پارك میں ایك تاریك سُرنگ جس سے ہو کر عام طور پر لوگ کشتی کے ذریعے لے جائے جاتے ہیں ۔

Tunnel-pit : (n) مشین کا لمبا دہرا سرنگ کی سطح تك لایا ہوا ۔

Tunnel-shaft : (n) دیکھو Tunnel-pit

Tunnel-vault : (n) دیکھو Barrel vault

Tunnel-weaver : (n) دیکھو Tubespinner

Tunneler/Tunneller : (n) سُرنگ کھودنےوالا؛ زمین دوز راستہ بنانے یا نکالنے والا؛ سُرنگ ساز؛ نقب زن؛ مزدور یا کاریگر جو سرنگ کھودنے میں لگایا

جائے؛ مشین جو سُرنگ کھودنے میں استعمال کی جائے۔

**Tunneling/Tunnelling : (n)** (۱) سُرنگ یا سلسلۂ سُرنگ۔ (۲) سُرنگ کھودنے کا کام؛ نقب زنی۔

**Tunnel(l)ed : (a)** سُرنگ کھودی ہوئی یا نکالی ہوئی؛ راستہ نکالا ہوا؛ زمین دوز راستہ نکالا ہوا۔

**Tunnellike : (a)** سُرنگ یا زمین دوز راستے سے مشابہ؛ سُرنگ نما۔

**Tunner : (n)** (برطانیہ) شراب ساز کا کارندہ جو شراب کے بڑے پیپے کا انچارج یا نگراں ہوتا ہے۔

**Tunny/Tunny fish : (n) [L.]** (۱) دیکھو Tuna۔ (۲) بڑی ماکریل کی قسم کی مچھلی جو کھائی جاتی ہے؛ اسطون مچھلی؛ خاص کر Blue fin۔

**Tuno/Tunu : (n) [Amer. Sp.]** مرکزی امریکا کا درخت (Castilloa fallax)۔

**Tunogum : (n)** ٹونو درخت کا رال صفت گوند؛ مرکزی امریکا کا درخت جس سے گوند نکلتا ہے۔

**Tup : (n) [ME.]** (۱) نر مینڈھا؛ بھیڑا؛ آدمی کے لئے بھی بولا جاتا ہے۔ (۲) دخانی ہتھوڑے کے سامنے کا رُخ (جہاں سے چوٹ پڑتی ہے)۔ (۳) جو بھیڑے سے ہم شکل ہو، مخصوص معنی میں دیوث قرمساق۔ (٤) ایک وزنی دھات کی چیز مثلاً ہتھوڑے کا سرا یا گھڑی کا پنڈولم۔

**Tup : (v)** (مینڈھے کا) جفتی کھانا (بھیڑ سے)؛ (مادہ بھیڑ کا) گرما جانا؛ مینڈھے سے جفتی کے لئے آمادہ ہونا۔

**Tupa maro : (n)** (Uruguay) کی گوریلا تنظیم کے بائیں بازو کا ایک رُکن۔

**Tupaia : (n) [mod. L. Maley. 'Tupai'.]** (حیوانیات) دودھ پلانے والا کرم خور جانور؛ (ایک قسم کی گلہری) Tupaiidae خاندان کا؛ کیڑے مکوڑے کھانے والا (چوھے جیسا) دودھ پلانے والا جانور؛ دیکھو Treeshrew۔

**Tupaiid : (n)** جنوبی ایشیا کے مختلف چھوٹے دودھ پلانے والے شجری جانوروں میں سے کوئی۔

**Tupaiid : (a)** جنوبی ایشیا کے دودھ پلانے والے شجری جانوروں سے متعلق۔

**Tupaiidae : (n)** جنوبی ایشیا اور بحر الکاہل کے چھوٹے دودھ پلانے والے شجری جانوروں کا خاندان۔

**Tupelo : (n) [Gr.]** (۱) شمالی امریکا کی (Nayassa) جنس کا درخت۔ (۲) اُس درخت کی لکڑی۔

**Tupelogum : (n)** ایک دلدلی درخت خاص کر جنوبی امریکا کا جس کے پتے چکنے اور چمکیلے ہوتے ہیں اور لکڑی نرم ہوتی ہے۔

**Tupi : (n)** (۱) برازیل کے گوپی گورانین قوم کی ایک جماعت خاص کر امیزن؛ ٹپاجوز آرا گوابیا اوراکسنگو کی ترائی میں رہنے والی؛ ایسی جماعت کا کوئی فرد۔ (۲) ٹوپی لوگوں کی زبان جو امیزن ترائی میں رابطے کی زبان ہے۔ (۳) برازیل میں دور دور تک بولی جانے والی زبان۔

**Tupi-guarani : (n)** (۱) جنوبی امریکی قوم جومشرقی برازیل سے لے کر پیرو وین انٹوس کے علاقے تک پھیلی ہوئی ہے۔ (۲) ایسی قوم کا کوئی فرد؛ ٹورانین۔

**Tupi-guaranian : (a)** جنوبی امریکی قوم (Tupiguarani) سے متعلق۔

**Tupi-guaranian : (n)** جنوبی امریکا کے منطقۂ حارہ ک علاقے میں دور دور تک پھیلی ہوئی زبان کا خاندان، بشمول Guarani,Tupi اور نیز دوسری زبانیں۔

**Tupian : (a)** گوپی گورانین قوم کا یا اس سے متعلق یا ان کی زبان سے متعلق۔

**Tupik : (n) [Esk.]** اسکیمو (Eskimo) کا موسم گرما کا رہائشی مکان خاص کر سگ ماہی کے چمڑے کا خیمہ۔

**Tupinamba : (n)** (۱) برازیل کے ساحلی علاقے کی ٹوپی (Tupi) ناپید قوم کی ایک جماعت؛ ایسی قوم کا ایک رُکن۔ (۲) Tupinamba قوم کی زبان۔

**Tuppence :** Two pence کا متبادل۔

**Tuppenny :** Two penny کا متبادل۔

**Tupping : (n)** (خاص کر برطانیہ) دیکھو Breeding؛ نسل کی تیاری اور تربیت (بھیڑ کے لئے)؛ بھیڑ پالن۔

**Tuque : (n) [Candian Fr.]** کینڈا کی ایک ٹوپی؛ گرم بُنی ہوئی مخروطی شکل کی ٹوپی۔

Tur : (n) [L. taurus.] چند قفقازی جنگی بکروں میں سے کوئی۔

Tur : (n) [Hindi tuar, Skt. tubari.] دیکھو : Pigeon Pea منطقہ حارہ کی چوبی جڑی بوٹی؛ چوبی پودا ۔

Turacin : (n) [mod. L. 'Turacus'.] (کیمیا) قرمزی (رنگ کا) رنگ سازی کا (مادہ) جو Turacin جنس کی چند قسم کی چڑیوں کے بازو کے پروں میں پایا جاتا ہے ۔

Turaco/Turacou/Turakoo : (n) Touraco کا متبادل ۔

Turacoverdin : (n) (کیمیا) ایک سبز رنگ کا (رنگنے کا) مادہ جو تراکو (پرند) کے پروں میں پایا جاتا ہے ۔

Turacus : (n) [Fr. tauraco.] چڑیوں کی ایک جنس ۔

Turanian : (n) [Persian. 'Turan'] (۱) کسی تورانی زبان بولنے والی نسل کا ایک رکن ۔ (۲) تورانی زبان مجموعی طور پر؛ کُل تورانی زبانیں ۔

Turanian : (a) تورانی؛ کسی تورانی زبان کا؛ ایسی زبان بولنے والے لوگوں کا ۔

Turanite : (n) [Russ. Turanit.] بنیادی تانبے کا وینڈیٹ (نمک) $CU_5(VO_4)_2(OH)_4$ ۔

Turb : (n) [ME. 'turbe'.] افراد کی تعداد یا اکائیاں ایک ساتھ جمع کی ہوئیں ۔

Turban : (n) (۱) پگڑی؛ عمامہ؛ صافہ ۔ (۲) عورتوں کا سر میں لپیٹنے کا رومال جو انیسویں صدی میں استعمال ہوتا تھا؛ اوڑھنی ۔ (۳) بچوں یا عورتوں کی ہیٹ؛ بے چھجے یا چھوٹے چھجے کی منڈی ٹوپی یا گول ٹوپی ۔ (٤) اکھرے کھلمندن کے گھونگے کا چکر ۔ (٥) چمکیلے رنگ کا کپڑا جو سر کے لباس کے طور پر حبشی پہنا کرتے تھے (خاص کر عورتیں) ویسٹ انڈیز اور جنوبی امریکا میں؛ Turbo کی جنس کا صدف ۔ (٦) خار پشتوں کی قسم میں سے کوئی خاص کر جنس Cidaris کا خارپشت ۔ (۷) مخصوص طور پر پکی ہوئی مچھلی جو عمامے کی شکل کی ہو ۔

Turban : (v) پگڑی یا عمامے یا صافے سے یا اسی طرح کی دوسری چیز سے لپیٹ دینا؛ ڈھک دینا ۔

Turban butter cup : (n) عام طور پر کاشت کئے ہوئے دوہرے پھول والے Runum Culus کی جنس کے پودوں میں سے کوئی جس کی خصوصیت یہ ہے کہ اس میں چمکیلے زرد رنگ کے پھول ہوتے ہیں؛ گُل اشرفی یا گُل لالہ ۔

Turban lily : (n) یوروپین سوسن ۔

Turban-shell : (n) Turbo جنس کا صدف؛ گھونگے کی ایک قسم۔

Turban-squash : (n) کدو کی قسم؛ ایک خاص قسم کا کدو جو موسم سرما میں ہوتا ہے ۔

Turban-stone : (n) مسلمانوں کی لوح مزار جس پر عمامے کی شکل کے نقش کھدے ہوتے ہیں ۔

Turban-top : (n) ایک قسم کی کھمبی یا سانپ کی چھتری ۔

Turbaned/Turbanned : (a) (۱) عمامہ پوش؛ عمامہ بند؛ (مسلمانوں کا لوح مزار) عمامے کی شکل کا اوپر لگا ہوا؛ عمامہ باندھے ہوئے؛ پگڑی باندھے ہوئے ۔

Turbary : (n) (۱) (قانون) دوسرے شخص کی زمین سے دوب کے تختے کھودنے کا حق جلاون کے لئے ۔ (۲) وہ جگہ جہاں سے دوب کے تختے یا دلدل کا کوئلہ کھودا جائے ۔ (۳) کوئلے کی دلدل یا کوئلے کی کالی زمین یا زمین کا ایک ٹکڑا جہاں گھاس کا تختہ جلاون کے لئے کھودا جائے ۔

Turbary : (a) تاریخ سے قبل کے زمانے میں سور یا بھیڑ کو پالتو بنانے سے متعلق ۔

Turbatrix : (n) [mod. L. 'Turbairic, Turbatrix'.] چھوٹے کمزور یا نازک خیطیہ کیڑے کی ایک جنس ۔

Turbeh/Turbe : (n) [Turk 'turbe', Fr. 'turbah'.] مسلمان کا مقبرہ یا روضہ ۔

Turbellaria : (n) (حیوانیات) بدُبی کینچوا؛ چیرا؛ ایک قسم کا کیڑا ۔

Turbellarian : (a) [mod. L.] (حیوانیات) بدُبی کینچوے کا یا اس سے متعلق ۔

Turbellarian : (n) ایک قسم کا کیڑا جو تازہ پانی، نمکین پانی یا مرطوب زمین میں رہتا ہے؛ بدُبی کینچوا ۔

Turbid : (a) [L. 'turbidus'.] (۱) مکدر؛ گدلا (پانی وغیرہ)؛ میلا (رنگ)؛ دُرد۔ (۲) (مجازاً) منتشر؛ پریشان؛ الجھا

هوا؛ مبہم؛ دھندلی شکل کا ۔ (۳) (ہَوا، دھواں، بدلیاں) گھنی؛ کثیف؛ سیاہ ۔

Turbidimeter : (n) (۱) ذرات بھرتی پیما؛ زلال سنج ۔ (۲) دیکھو Nephelometer ۔

Turbidimetric : (a) سیال پیما آلہ سے پیمائش کے متعلق یا سیال پیمائی سے متعلق یا اس کے استعمال سے متعلق ۔

Turbidimetrically : (adv.) ذرات بھرتی پیمائش کے ذریعے ؛ زلال سنجی کے طور پر ۔

Turbidimetry : (n) زلال سنج کے استعمال کے بعد بچی ہوئی تہ نشیں شے کی جانچ یا اس کی مقدار کی پیمائش۔

Turbidity : (n) (۱) گدلاپن؛ میلاپن؛ تکدر۔ (۲) پریشان ؛ ابہام؛ الجھن۔

Turbidly : (adv.) تکدر سے؛ الجھن سے؛ پریشانی سے؛ الجھے ہوئے طریقے سے ۔

Turbidness : (n) (۱) گدلاپن؛ میلاپن ۔ (۲) پریشانی؛ ابہام ؛ الجھا ہوا ہونا ۔

Turbinado/Turbinado sugar : (n) جزوی طور پر صاف کی ہوئی گنے کی شکر ۔

Turbinal : (a) [L. 'turbo' + - AL.] (تشریح) مفتولی شکل کا؛ لٹو کی شکل کا ۔

Turbinal : (n) (تشریح) عظم مفتول؛ حلزونی ہڈی۔

Turbinal bone : (n) مفتولی شکل کی ہڈی ۔

Turbinate : (a) [L. 'turbinatus'.] (۱) (حیوانیات) لٹو کی شکل کا۔ (۲) مخروط منعکس کی شکل کا۔ (۳) مفتول؛ پیچ در پیچ لپٹی ہوئی (ناک کی بعض ہڈیاں) ۔ (٤) لٹو کی طرح چکر کھانے والا ۔

Turbinate : (n) چکردار صدف؛ مخروطی ہڈی؛ معکوس مخروطی۔

Turbinate bone : (n) مخروطی ہڈی۔

Turbinated : (a) دیکھو Turbinate

Turbination : (n) [L. 'turbinatio'.] لٹو کی طرح گھومنا؛ لٹو کی شکل کی ساخت ۔

Turbinato- : [L. 'turbinatus'.] جزو ترکیبی بمعنی "مخروطی طور پر" ۔

Turbine : (n) [L. 'turbin'.] چرخاب؛ پہیا جو پانی کے زور سے چلتا ہے ۔

Air turbine : ہَوا سے چلنے والا پہیا؛ ہوا چرخ ۔

Steam turbine : بھاپ سے چلنےوالا پہیا؛ بھاپ چرخ ۔

Turbine alternator : (n) چرخابی بدل گر ۔

Turbine boat : (n) چرخ کشتی؛ جو چرخاب سے چلتی ہو ۔

Turbine generator : (n) چرخابی گیس پیدا کرنے والی مشین ۔

Turbine pump : (n) چرخابی پمپ ۔

Turbinectomy : (n) عمل جراحی کے ذریعے ایک یا زیادہ مفتولی ہڈیوں کا نکالا جانا ۔

Turbinella : (n)[L.'Turbin+ella'.] Xancus کا مترادف بمعنی سنکھ۔

Turbinella oak : (n) امریکی شاہ بلوط؛ یونانی شاہ بلوط ۔

Turbiner : (n) چرخاب سے چلنے والا جہاز ۔

Turbinidae : (n) معدہ پا صدف کا خاندان؛ (تاریخ فطری) لٹو نما؛ معکوس مخروطی ۔

Turbiniform : (a) معدہ پا گول گھونگے کی جنس کی شکل والا؛ مخروطی۔

Turbinite : (n) (حیوانیات) سنگوارہ معکوس مخروطی گھونگا۔

Turbinoid : (a) (حیوانیات) گول گھونگےکی جنس سےمشابہ یا معدہ پا کی Turbinidae خاندان سے مشابہ ۔

Turbit : (n) [L. 'turbo'.] (۱) پالتو کبوتر جس کا سر چوڑا اور چونچ باریک ہوتی ہے ۔ (۲) ترکی نسل کی ایک چڑیا۔

Turbo-: (سابقہ) (حیوانیات) گول گھونگا؛ ٹربو ۔

Turbo-alternator : (n) بھاپ چرخی بدل گر ۔

Turbo-car : (n) گیس چرخاب سے خودبخود چلنے والی گاڑی ۔

Turbo-dynamo : (n) بھاپ چرخی ڈینمو ۔

Turbo-generator : (n) بھاپ چرخی سے گیس پیدا کرنے والی مشین ۔

Turbo-jet (engin) : (n) (ہوائی جہاز) جیٹ انجن والا جس میں جیٹ انجن چرخاب چلاتا ہے جو فشارندہ کو اندر آنے والی ہوا کو دبانے کےلئے طاقت پہنچاتا ہے؛ جٹی گیس چرخ ۔

Turbo prop : (n) ہوائی جہاز جس کو چرخابی دھکیلو انجن طاقت پہنچاتا ہے ۔

Turboprop engine : (n) چرخابی دھکیلو انجن ۔

Turboprop jet engine : (n) چرخابی دھکیلو انجن ۔

Turbot : (n) [OFr.] (۱) ایک قسم کی بڑی چپٹی مچھلی جس کی آنکھیں عموماً بائیں جانب ہوتی ہیں جو کھانے میں بہت مزیدار ہوتی ہیں ۔ (۲) اسی شکل و شباہت کی کوئی دوسری مچھلی ۔ (۳) (حیوانیات) سپر ماہی ۔ (٤) (امریکا) مختلف قسم کی بڑی چپٹی مچھلیوں میں سے کوئی ۔

Turbt : Turbulent کا مخفف ۔

Turbulation : (n) لازمی طور پرفلم کو ہلا ہلا کر دھویا جانا ۔

Turbulator : (n) رقیق مادے میں جوش یا اُبال لانے کی ترکیب ۔

Turbulence : (n) [late L. 'turbulentia'.] (۱) سرکشی؛ مفسدہ پردازی ؛ فساد انگیزی؛ ہیجانی حالت یا کیفیت یا ہیجانی ہونےکی صفت ۔ (۲) سرکشی یا مفسدہ پردازی کی ایک مثال یا حالت ۔

Turbulency : (n) ہیجانی حالت ۔

Turbulent : (a) (۱) پُر آشوب: متلاطم؛ درہم برہم؛ مضطرب ۔ (۲) پُر شور: پُر ہنگامہ ۔ (۳) سرکش؛ شورش پسند؛ مفسد؛ فتنہ پرداز ۔

Turbulently : (adv.) سرکشی سے؛ شورش پسندی سے؛ اضطراب سے ۔

Turbulentness : (n) افراتفری؛ ہنگامہ خیزی ؛ سرکشی؛ شورش پسندی ۔

Turcism : (n) [mod. L. 'Turcus'.] (۱) ترکوں کا مذہب یا اُن کے اصول؛ اسلام ۔ (۲) ترکوں کا طرز عمل یا اُن کے عقائد ۔ (۳) دیکھو Turkism ۔

Turco-/Turko- : سابقہ: Turk کی ایک ترکیبی صورت ۔

Turco : (n) (۱) الجیریا کا سپاہی جو فرانس کی پیدل فوج میں ہو ۔ (۲) چلی کی ایک چھوٹی سادے رنگ کی خشکی کی چڑیا یا بڑی چڑیا ۔ (۳) Zouave فوج کا ایک سپاہی ۔

Turcologist : (n) ترکك زبانوں اور ادب کا ماہر ۔

Turcoman : (n) [Pres. 'Turkoman'.] (۱) ترکمان؛ ترك قوم کی ایک شاخ کا کوئی فرد ۔ (۲) ترکمانی گھوڑا ۔

Turcoman : (a) ترکمانی؛ ترکمان قوم کی زبان یا اس کے علاقے کا یا اس سے متعلق ۔

Turcoman carpet/-rug : (n) ترکمان کی بنائی ہوئی نرم اور شوخ رنگین قالین، کارپٹ یا کمبل ۔

Turcomania : (n) ترکی طور طریقوں یا رواج کا ازحدشوق؛ ترکی پالیسی کی حد درجہ پالائش اور طرفداری ۔

Turcophil/-e : (a) ترك دوست؛ ترك پسند؛ ترکی یا ترك قوم کا طرفدار ۔

Turcophilism : (n) ترك دوستی ۔

Turcophobe : (n) ترکوں سے ڈرنے والا ۔

Turcopole : (n) یروشلم کے سین جان کے سلسلے کا ہلکا ہتھیار بند سپاہی ۔

Turcopolier : (n) یروشلم کے سین جان کےسلسلے کا بڑا افسر جو بحیثیت عہدہ ٹرکوپولوں کا کمانڈر رہے ۔

Turd : (n) [OE. 'tord'.] (۱) (غیر مہذب) لینڈ؛ لینڈی؛ فضلہ؛ غلیظ ۔ (۲) (مجازاً) کوئی چیز جو حد درجہ حقیر و ذلیل ہو ۔

Turdidae : (n) گانے والی چڑیوں کا دور دور تك پھیلا ہوا منقسم خاندان ۔

Turdifonn : (a) طرغہ نما ۔

Turdiue : (a) طرغہ (Thrush) کی طرح کا ؛ (نباتیات) دُجی؛ طرقائی ۔

Turdoid : (a) (۱) ایک یورپی خوش الحان پرند کی طرح کا ؛ ترغہ کی طرح کا ۔ (۲) دیکھو Thrushlike ۔

Turdus : (n) ترغوں کی جنس کا یعنی Turdidae کے خاندان کی قسم جس میں یورپین کلچڑی یا کستورے اور بڑے یورپی ترغے شامل ہیں ۔

Tureen : (n) [Fr. 'terrine'.] (۱) سوپ کی قاب ؛ سر پوش دار گہری قاب (دسترخوان پر سوپ رکھنے کے لئے)؛ گہری سفالی (عموماً بیضاوی) سرپوش دار ۔ (۲) اس قسم کا کوئی دوسرا چھوٹا برتن (یخنی یا چٹنی وغیرہ کے لئے) ۔

Turf : (n) [OE.] (۱) زمین کی سطح (مع گھاس وغیرہ کے ) ۔ (۲) گھاس لگا تختہ جو زمین سے کاٹا یا اُکھاڑا جائے؛ دوب تختہ ۔ (۳) (آئرستانی) دلدل کا کوئلہ؛ نباتی مادہ جو مرطوب زمین میں سڑ کر کوئلہ سا بن جاتا ھے ۔ (٤) (نباتیات) تیہ ۔ (٥) گھڑ دوڑ کا میدان ۔ (٦) گھڑ دوڑ کا کھیل یا کاروبار ۔ (۷) (عامیانہ) کوئی علاقہ جو کسی باغی گروہ کے قبضے میں ہو ۔

The turf : گھڑ دوڑ کا میدان؛ جہاں گھڑ دوڑ کا کاروبار ہو یا بازی لگائی جائے؛ گھڑ دوڑ کی دنیا ۔

Turf : (v) زمین پر دوب تختے جمانا؛ دُوب اُگانا ؛ دُوب تختے سے ڈھک دینا؛ (عامیانہ) پھینک دینا؛ نکال دینا؛ ٹھوکر مار کر ہٹا دینا؛ دلدلی کوئلہ نکالنا؛ دفن کر دینا؛ دفن ہو جانا ۔

Turf : (a) [ME.] (۱) زمین کی سطح مع گھاس وغیرہ کے یا اس سے متعلق؛ زمین کی سطح کا بنایا ہوا یا دوب تختے کا بنایا ہوا ۔ (۲) گھڑ دوڑ کے کھیل سے متعلق ۔

Turf accountant : (n) وہ جو گھڑ دوڑ میں شرطوں کے لئے رجسٹر رکھتے ہیں ۔

Turf ant : (n) ایک چھوٹی زرد رنگ کی یورپی چیونٹی جو خشک غیر مزروعہ زمین میں پائی جاتی ھے ۔

Turf drain : (n) بدر رو جس پر گھاس اُگی ہو؛ گھاس سے ڈھکی ہوئی نالی ۔

Turf-man : (n) (۱) گھڑ دوڑ کا شائق شخص؛ جو گھوڑا رکھتا ھے اور گھوڑا دوڑاتا ھے (گھڑ دوڑ میں) ۔ (۲) وہ جو عمدہ قسم کی گھاسوں کے مطالعہ میں، ان کی دیکھ بھال میں اور استعمال میں مہارت حاصل کرتا ھے ۔

Turf webworm : (n) (۱) دیکھو Grass webworm ۔ (۲) جالا بننے والے کیڑے جو گھاس یا پتیوں کو خراب کر دیتے ہیں ۔

Turf-worm : (n) (۱) دیکھو Sod - worm ۔ (۲) زمینی کیڑا جو پودوں کو برباد کردیتا ھے ۔

Turfdom : (n) گھڑ دوڑ کا دھندا یا کاروبار ۔

Turfen : (a) دوب تختے سے بنا ہوا یا ڈھکا ہوا؛ چمن دار ۔

Turfiness : (n) دوب تختے کا سا ہونا ۔

Turfing : (n) سبزہ بندی ۔

Turfing-daisy : (n) گاؤ چشم؛ گھنے پن سے گچھے کی شکل میں سال بھر اُگنے والی جڑی ۔

Turfing-iron : (n) پھوڑا؛ جس سے زمین مع گھاس اُٹھائی جائے ۔

Turfing-spade : (n) رنبہ (Tool) ۔

Turfite : (n) گھڑ دوڑ کا شائق؛ اس کا رسیا (شخص) ۔

Turfite : (a) گھڑ دوڑ کا شائق؛ اس کا رسیا ۔

Turfless : (a) بےگھاس کا؛ زمین جس پرگھاس یا دوب نہ ہو ۔

Turftan : (n) ہلکا بادامی رنگ جو Blush (گلابی) سے زیادہ زرد اور گہرا لیکن Cork (ارغوانی) سے زیادہ سرخ اور گہرا ہوتا ھے ۔

Turfy : (a) (۱) دوب تختے کا سا؛ جہاں دوب تختہ ہو ۔ (۲) دوب تختے سے ڈھکا ہوا؛ پُر گیاہ؛ گھاس سے بھرا ہوا ۔ (۳) گھڑ دوڑ کے کھیل سے متعلق ۔

Turgescence : (n) (۱) سوجن؛ ورم ۔ (۲) لفاظی : بڑے بڑے الفاظ؛ بیجا عبارت آرائی ۔ (۳) (نباتیات) تناؤ ۔

Turgescency : (n) (۱) ورمی کیفیت یا حالت ۔ (۲) (نباتیات) پھیلاؤ : تناؤ ۔

Turgescent : (a) (۱) سوجا ہوا؛ ورم کیا ہوا؛ پھولا ہوا : بڑھا ہوا؛ متورم ۔ (۲) لفاظانہ (عبارت ) ۔

Turgescible : (a) سوجنے والا ۔

Turgid : (a) [L. 'turgidus'.] (۱) سوجا ہوا؛ متورم ۔ (۲) (مجازاً) لفاظانہ (زبان یا اسلوب)؛ جس میں بیجا

عبارت آرائی اور لفاظی ہو؛ جس میں بھاری بھرکم الفاظ ہوں؛ پُر آب و تاب۔

**Turgidity : (n)** (۱) سوجا ہونا؛ تورّم۔ (۲) لفاظی۔

**Turgidly : (adv.)** (۱) ورم کے ساتھ۔ (۲) لفاظی کے ساتھ۔

**Turgidness : (n)** ورمی کیفیت یا حالت۔

**Turgor : (n)** زندہ خلیوں کے تورّم اور شدت کی اصلی حالت خاص کر نخزمائی طبق کا انتفاخ یا پھیلاؤ اور پودے کے خلیے کا ڈھانچہ۔

**Turgor deficit : (n)** (۱) دیکھو Difusion pressure deficit۔ (۲) تمام قوتوں کا مجموعۂ جبریہ جس کے ذریعے پودے کے خلیے میں پانی پہنچتا ہے۔

**Turgor movement : (n)** قابل منسوخ تبدیلی جو پودے کے کسی حصے کی حالت میں مختلف خلیوں کے ورمی دباؤ کی وجہ سے ہوتی ہو۔

**Turgor pressure : (n)** حقیقی دباؤ جو رقیق مادے کی وجہ سے متورم پودے کے خلیے میں ہوا ہو۔

**Turi : (n)** (۱) شمالی پاکستان میں آباد پٹھان قوم۔ (۲) توری پٹھان کا ایک فرد۔

**Turicata : (n)** مکسیکو اور جنوب مغربی امریکا کی چیچڑی یا کُلی یعنی ایک قسم کا طفیلی کیڑا یا وبا یا طاعون جو سور اور مویشیوں کو ہوتا ہے اور بعض اوقات اس کا بخار آدمیوں کو لگ جاتا ہے۔

**Turin : (a)** شہر تورن (اٹلی) کا یا اس سے متعلق؛ اس قسم یا اس طرز کا جو تورن میں مروج ہے۔

**Turion : (n) [L.'turio'.]** قشر ساق؛ بعض پودوں مثلاً اسپراگس کی کھیرے دار ڈنڈی؛ (نباتیات) قشری کونپل۔

**Turionferous : (a)** قشر ساقی؛ جس میں ایسی شاخیں ہوں۔

**Turk : (n) [med. L. 'Turcus'.]** (۱) (Ethus) ماقبل تاریخی عہد کی پھیلی ہوئی ایک انسانی نسل جو وسط ایشیامیں بستی تھی اور "یورل الٹائک" لسانی خاندان کی ایک زبان استعمال کرتی تھی جو ترکی زبان کی ایک شاخ ہے۔ (۲) (سیاسیات) سلطنت عثمانی کے بر سر اقتدار خاندان کا ایک فرد : (عہد قدیم میں) ایک سلجوقی؛ عثمانی؛ سلطان ترکی کا کوئی ماتحت (خصوصاً مسلم)۔ (۳) ترک؛ ترکی کا باشندہ؛ تورانی۔ (٤) مسلمان۔ (٥) سنگدل؛ ظالم۔

**The grand (great) turk :** سلطان ترکی۔

**The Turk :** (۱) ترکی باشندے۔ (۲) ترکی حکومت۔ (۳) ترکی سلطان۔ (٤) (مجازاً) وہ شخص جو ترکی جیسی خصلتیں رکھتا ہو؛ ظالم؛ وحشی؛ سخت گیر؛ جنگ جو؛ تند مزاج۔

**To turn Turk /To become turk :** ظالم ہو جانا؛ دشمن ہو جانا۔

**Young Turk :** (۱) بیسویں صدی کی ترک قوم کاایک انقلابی رکن جو سلطنت کی تجدید نو کا حامی تھا۔ (۲) (Little Turk) شریر اور چنچل لڑکا۔

**Turk : (n) [Fr. 'Ture'.]** ایک قسم کے کیڑے کا پھل روپ جو سیب کے درختوں کو نقصان پہنچاتا ہے۔

**Turkana : (n)** (۱) مشرق افریقہ میں جھیل روڈولف اور دریائے نیل کے درمیان آباد ایک قوم جو مسائے (قوم) سے مشابہ ہے۔ (۲) ترکانہ قوم کا ایک فرد۔

**Turkdom : (n)** ترکوں کے زیرِ حکومت علاقہ۔

**Turken/Turkhen : (n)** ایک قسم کا چوزہ؛ مرغ بچہ۔

**Turkey : (n)** (۱) تیل لگا کر کمایا ہوا چمڑا جسے جلد سازی میں استعمال کرتےہیں۔ (۲) دیکھو Turkey leather۔

**Turkey : (n)** (۱) ترکوں کا ملک؛ ترکی (ایشیائی یا یورپی)؛ ترکستان؛ تاتار۔ (۲) ترکی (مرغ)؛ ایک قسم کا بڑا مرغ جو امریکا میں ہوتا ہے؛ فیل مرغ؛ پیلو۔

**Turkey : (a)** (۱) ترکی کا یا ترکی سے؛ ترکی قسم کا یا اس طرز کا جو ترکی میں مروج ہے۔ (۲) ترکی نژاد۔

**Red as a Turkey cock :** غصے میں لال۔

**Wild Turkey :** (۱) پالتو یا گھریلو مرغ کی وحشی نسل اولیں۔ (۲) اس قسم کے مرغ کا گوشت۔

**Turkey back : (n)** (۱) دیکھو Greather yellow-legs۔ (۲) شمالی امریکا کی دلدلی اور ساحلی عام چڑیا۔

Turkey beard/Turkey's- : (n) ایک قسم کی جھاڑی (شمالی امریکا کی) ۔

Turkey berry/Turkey berry tree : (n) ویسٹ انڈیز کی ایک قسم کے درخت کا پھل؛ میوۂ سپستاں ۔

Turkey bird : (n) ہُد ہُد کی قسم کی چڑیا جس کی گردن پیچھے تک مڑ جاتی ھے ۔

Turkey-blue : (n) (۱) آبی مائل قرمزی رنگ ۔ (۲) دیکھو Turkish blue۔

Turkey-bush : (n) افریقی خاردار جھاڑی۔

Turkey-buzzard : (n) (۱) ایک قسم کا امریکی گدھا ۔ (۲) دیکھو Turkey vulture ۔ (۳) جنوبی افریقہ کا ایک پرند جس کی چونچ میں سینگ نما نوک ھوتی ھے ۔

Turkey-call : (n) (۱) فیل مرغ یا پیلو کی بولی؛ کڑکڑاہٹ ۔ (۲) ایک باجا جس سے مرغ جیسی آواز کی نقل اتاری جاتی ھے اور جسے جنگلی فیل مرغ کے شکاری پھانسنے والی چڑیا کی طرح استعمال کرتے ہیں۔

Turkey-carpet : (n) ترکی قالین؛ مخمل کا سا خالص ادنیٰ قالین۔

Turkey-cock : (n) فیل مرغ؛ پیلو؛ (مجازاً) خود پسند شخص؛ اکڑباز ؛ متکبر؛ مغرور ۔

Turkey-corn : (n) مکئی ۔

Turkey cup/Turkey cup sponge : (n) بحر آدرانہ اور بحیرۂ روم کے سمندروں کے مختلف اعلیٰ قسم کے تجارتی اسفنجوں میں سے ایک ۔

Turkey-dance : (n) امریکی انڈین کا نقابی سماجی رقص ۔

Turkey-fig : (n) (۱) عام کاشت کے ذریعے پیدا کی ھوئی انجیر ۔ (۲) ہندوستانی انجیر ۔

Turkey-fish : (n) دیکھو Lion fish؛ عقرب نمامچھلیوں میں سے کوئی ۔

Turkey foot : (n) Andropogan کی جنس کی چند شمالی امریکی گھاسوں میں سے کوئی گھاس ۔

Turkey gnat : (n) چھوٹی سیاہ مکھیاں جو مرغیوں اور بطخوں وغیرہ کے جسم میں ھوتی ہیں اور زخمی کر دیتی ہیں، خاص کر یہ جنوبی اور مغربی امریکا میں ھوتی ھے ۔

Turkey-gobbler : (n) دیکھو Turkey cock

Turkey grape : (n) دیکھو Post-oak grape

Turkey grass : (n) (۱) دیکھو Cleavers ۔ (۲) کتا گھاس ۔

Turkey gum : (n) دیکھو Gumarabic

Turkey-hen : (n) پیلو کی مادہ ۔

Turkey-leather : (n) ایک قسم کا چمڑا جس میں رونئیں دور کرنے سے پہلے تیل لگاتے ہیں؛ تیل لگا کر کمایا ھوا چمڑا جسے جلد سازی میں استعمال کرتے ہیں۔

Turkey louse : (n) کاٹنے والی جوئیں جو مرغیوں میں ھوتی ہیں اور ان کے پروں کو کھا جاتی ہیں ۔

Turkey morocco : (n) مراکشی چمڑا جو ترکی میں بنایا جاتا ھے یا ترکی کا بنا ھوا چمڑا ۔

Turkey mullein : (n) نرم پتی کی سالانہ اگنے والی غلطاں گھاس۔

Turkey oak : (n) بلقان کا دیسی پھوٹک شاخ والا شاہ بلوط ۔

Turkey oak : (n) جنوبی امریکا کے چند شاہ بلوط میں سے کوئی۔

Turkey pea : (n) (۱) دیکھو Squirrel corn ۔ (۲) شمالی امریکا کا پودا ۔ (۳) دیکھو Hoary pea ۔ (٤) Tephrosia کی جنس کا ایک پودا، خاص کر goat's rue ایک لمبا نیلے پھول والا سدا بہار یورپین پودا ۔ (٥) دیکھو Harbinger of spring ۔ (٦) شمالی امریکا کا ایک چھوٹا یابصلی دار سویرے کھلنے والا Umbelliferae کے خاندان کا پودا ۔ (۷) دیکھو Devil's shoe string ۔ (۸) Tephrosia virginiana کے خاندان کا مشرق شمالی امریکا کا پودا ۔

Turkey pod : (n) (۱) دیکھو Mousearcress ۔ (۲)یوریشین پودا ۔

Turkey poult : (n) پیلو کا بچہ ۔

Turkey red : (n) (۱) ایک قسم کا سوہا اور پائدار قرمزی رنگ ۔ (۲) اس قسم کا ایک سوتی کپڑا ۔

Turkey-red oil : (n) (۱) کمتر درجے کا روغن زیتون جو قرمزی رنگ بنانےمیں کام آتا ہے ۔(۲) مختلف قسم کے پانی میں تحلیل پذیر روغن جو رنگنے میں کام آتے ہیں ۔

Turkey rhubarb : (n) ریوند چینی (پہلے ترکی کے ذریعے درآمد کیا جاتا تھا) ۔

Turkey shoot : (n) (۱) نشانہ بازی کا مقابلہ بندوق سے جس میں زندہ مرغوں یا فیل مرغوں کو بطور نشانہ استعمال کیا جاتا تھا ۔ (۲) کوئی چیز Turkey shoot سے مشابہ ۔

Turkey sponge : (n) بحر آدرانہ اور بحیرۂ روم کے سمندروں کے مختلف اعلیٰ قسم کے تجارتی اسفنجوں میں سے کوئی ۔

Turkey toilet /Turkey toilet sponge : (n) عمدہ قسم کا ترکی اسفنج ۔

Turkey stone/-state : (n) (۱) ایک طرح کا سنگ سان؛ سان کا پتھر ۔ (۲) فیروزہ ۔ (۳) دیکھو Novaculite ۔ (٤) سلی پتھر ۔

Turkey-trot : (n) امریکا کا پہلی عالمی جنگ میں ایجاد کردہ ایک رقص ۔

Turkey-trot : (v) امریکا کا پہلی عالمی جنگ میں ایجاد کردہ ناچ ناچنا ۔

Turkey umber : (n) (۱) جزیرۂ قبرص کی گہرے بادامی رنگ کی خام مٹی ۔(۲) وہ خام مٹی جو جلا کر کشتہ نہ بنائی گئی ہو ۔(۳) دیکھو Raw umber ۔

Turkey vulture : (n) دیکھو Turkey buzzard

Turkey wheat : (n) (۱) ہندوستانی غلہ ۔(۲) کریمیا کے علاقے کے چند قسم کے گیہوں میں سے کوئی ۔

Turkey wing : (n) Arcidae کے خاندان کا دوصمامہ صدفیہ ۔

Turkey work : (n) کشیدہ کاری جو مشرقی قالین کی ساخت اور طرز کی نقل پر ہو ۔

Turkhen : Turkin کا متبادل ۔

Turki : (a) [Per. 'Turki'.] ترکی؛ مخصوص ترکی زبانوں سے متعلق یا ان زبانوں کےبولنے والوں سےمتعلق ۔

Turki : (n) (۱) ترکی نسل کا ایک فرد ۔(۲) ترکی گھوڑا ۔

Turkic : (a) (۱) الطائی زبان کے خاندان سے متعلق؛ ایسی زبان بولنے والوں کا یا اُن سے متعلق ۔ (۲) دیکھو Turkish۔

Turkic : (a) (۱) تورانی لسانی خاندان کی کسی ایک شاخ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) ان باشندوں سے متعلق جو اس زبان کو استعمال کرتے ہیں ۔

Turkic : (n) Altaic زبانوں کی ایک شاخ بشمول Azerbaijani, Kazaki, Kirghiz, Turkish, Turkoman, Uighur, Uzbek and yakut ۔

Turkic : (n) الطائی زبان کی شاخ ۔

Turkicize : (v) (۱) ترک بنانا ۔(۲) ترک صفت ہونا ۔

Turkis : (n) [ME. 'turkas'.] سنسی (ایک قسم کا لوہار یا سُنار کا اوزار) ۔

Turkis : (n) (۱) ایک بیش بہا پتھر؛ فیروزہ ۔ (۲) دیکھو Turqoise ۔

Turkish : (a) (۱) ترک قوم یا ترکی سے متعلق؛ عثمانی؛ ترک کا یا ترکوں کا ۔ (۲) ترکوں یا ان کے خصائل جیسا مثلاً جنگ جو، سفاک، ظالم، وحشی ۔

Turkish : (n) ترکی زبان ۔

Turkish bath : (n) حمام؛ گرم بھاپ کا غسل جس سے پسینہ چھوٹے (صابن وغیرہ کی مالش سے) ۔

Turkish bean : (n) منطقۂ حارہ کی ایک اوپر چڑھنے والی سیم جس کے بڑے بڑے سرخ پھول ہوتے ہیں ۔

Turkish blue : (n) ایک بھورا سرخی مائل نیلا پھول نیز جسے Turkey blue بھی کہا جاتا ہے ۔

Turkish boxwood : (n) ایک قسم کے سدابہار درخت کی لکڑی جو سخت ہوتی ہے اور جس پر نقاشی کی جاتی ہے ۔

Turkish carpet : (n) (۱) ترکی کا دستی بُنا ہوا ایک لختۂ قالین جس میں عام طور پر اون کا حصہ زیادہ ہوتا ہے اور جس کے بانے مختلف اشیاء کے ہوتے ہیں ۔(۲) انگریزی قالین جو ترکی قالین کی وضع کا بنا ہوا ہو ۔

Turkish checkers : (n) شطرنج کا ایک کھیل جس میں ہر دو فریق سولہ سولہ مہرے رکھتا ہے، چونسٹھ خانوں کی بساط پر ہر مہرہ ایک خانہ سامنے یا بغل کے خانوں میں چلتا ہے لیکن بادشاہ ہر جانب سے جس خانے میں بھی چاہے جا سکتا ہے۔

Turkish coffee : (n) چینی کے رقیق شربت میں سفوف شدہ کافی کا جوشاندہ یا اُبال۔

Turkish delight/-paste : (n) جیلی کی طرح کی مٹھائی لوزوں کی شکل میں تراشی ہوئی اور شکر میں پسی ہوئی۔

Turkish geranium oil : (n) دیکھو Palmarosa oil

Turkish music : (n) (۱) آرکسٹرا کا ایک بلند بانگ باجا (نغمہ)۔(۲) فوجی بینڈ باجے کا نغمہ جو ترکی طرز پر تیار کیا گیا ہو۔

Turkish tobacco : (n) ایک نہایت خوشبودار تمباکو جس کی پتیاں چھوٹی ہوتی ہیں اور جوخاص کر ترکی، یونان اور ملحقہ علاقوں میں پیدا ہوتا ہے۔

Turkish towel : (n) لمبے روئیں کا کُھردرا سوتی تولیا۔

Turkish towelling : (n) کھردرے سوتی کپڑے جس سے تولیے بنائے جاتے ہیں۔

Turkish walnut : (n) دیکھو English walnut

Turkishly : (adv.) ترکوں کی طرح سے؛ ترکوں کے طریقےسے۔

Turkishness : (n) ترکیت؛ اسلامیت۔

Turkism : (n) دیکھو Turcism

Turkize : (v) (۱) ترک بنانا۔(۲) ترک صفت ہونا۔

Turkle : (n) (۱) (مجازاً) آدمی کے لئے پیار و محبت کی اصطلاح یا خاص کر عشاق کے لئے یا شادی شدہ لوگوں کے لئے۔(۲) دیکھو Turtle۔

Turkman : (n) (۱) East Turkic نسل کے لوگوں کی جماعت کا ایک رکن جو خاص کر ریاستہائے روس میں رہتی ہے۔(۲) دیکھو Turkoman۔

Turkmen : (a) دیکھو Turkmanian

Turkmen : (n) Turcoman لوگوں کی ترکک (Turkaic) زبان۔

Turkmenian : (a) Turcoman یا روس کی جمہوریہ Turcomen سے متعلق۔

Turko-tatar : (n) دیکھو Turkic

Turkoman carpet/-rug : (n) مختلف ترکمانی لوگوں کےبنائے ہوئے مشرقی کمبلوں میں سے کوئی۔

Turk's cap lily/Turk's cap : (n) (۱) گل لالہ؛ شقائق۔(۲)امریکی دیسی سوسن۔

Turk's cap moss : (n) چند قسم کی کائیوں میں سے کوئی۔

Turk's cell : (n) Turkcell کا متبادل۔

Turk's head : (n) (۱) دستار کی مانند ایک مرصع گرہ۔ (۲) دستہ دار گول جھاڑو یا برش۔

Turk's head cactus/-cap-cactus : (n) (۱) کڑوی ناگ پھنی۔ (۲) فیتے کی آرائشی اورکارآمد گرہ جو عمامے کے مشابہ ہوتی ہے۔

Turk's turban : (n) دیکھو Tubeflower

Turku : (a) شہر ترکو، فن لینڈ کا باسی؛ اس قسم یا طرز کا جو ترکو میں مروج ہے۔

Turle knot : (n) جلد کھل جانے والی گرہ کا بنا ہوا پھندا یا سرک پھندا۔

Turlough : (n) جاڑے کے موسم کا تالاب یا جھیل جو گرمی کے موسم میں خشک یا دلدلی ہوتا ہے۔

Turm : (n) [OF turme, torme, turma.] لوگوں کی جماعت خصوصاً فوجی گھڑ سوار خاص کر تیس یا بتیس گھڑ سوار کا دستہ۔

Turmaline : (n) Tourmaline کا متبادل۔

Turmeric : (n) [Fr. 'tere merite'.] (۱) ہلدی کا پودا؛ زرد چوبہ۔ (۲) ہلدی کا سفوف جو رنگ اور مسالے کے کام آتا ہے؛ اس کا استعمال کیمیائی جانچ کے لئے بھی ہو تا ہے اور مشرق میں دوا کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔

Turmeric : (a) ہلدی سے متعلق؛ ہلدی سے حاصل کیا ہوا؛ ہلدی سے کشید کیا ہوا۔

Turmeric paper : (n) ہلدی کے عرق میں جذب کیا ہوا کاغذ جو کیمیا میں القلوی مادہ کی جانچ کے لئے

استعمال ہوتا ہے جو اس کو زرد رنگ سے بدل کر سرخی مائل بھورا بنا دیتا ہے؛ زرد چوبی کاغذ؛ ہلدی دار کاغذ۔

**Turmeric root : (n)** (۱) عرق الدّم۔ (۲) خشک زمین ساق اور امریکی سدا بہار پودے کی جڑیں۔

**Turmeric oil : (n)** (کیمیا) ہلدی سے کشید کیا ہوا معطر اڑ جانے والا روغن۔

**Turmeric yellow : (n)** دیکھو Curcumin

**Turmerol : (n)** دیکھو Turmeric oil

**Turmit/Turmut :** (روز مرہ برطانیہ) Turnip کا متبادل۔

**Turmoil : (n)** ہل چل: شورش؛ افراتفری؛ ہنگامہ؛ پریشانی؛ اضطراب؛ اضطرابی کیفیت یا حالت؛ آشفتگی؛ تشویش۔

**Turmoil : (v)** مضطرب ہونا؛ پریشان ہونا؛ شورش برپا کرنا؛ مضطرب کرنا؛ پریشان کرنا؛ (روز مرہ) کسی کام میں بیل کی طرح جُتا ہوا ہونا۔

**Turmoiler : (n)** شورش برپا کرنے والا؛ ہل چل میں ڈالنے والا شخص۔

**Turn : (n) [L. 'Tornus'.]** (۱) چکر؛ گردش؛ دور؛ پلٹنا؛ مڑنا؛ موڑ؛ بل۔ (۲) مڑنے کا عمل؛ گردش کی حرکت۔ (۳) بل دینا (رسی وغیرہ کو)۔ (٤) (موسیقی) مزید سُر؛ زائد سُر؛ اصل سُر کے ساتھ اس سے اوپر اور نیچے کا سُر جو محض خوبصورتی کے لئے بجاتے ہیں۔ (۵) بل دی ہوئی رسی کا حلقہ یا چکر۔ (٦) خراد (گھڑی ساز کا)۔ (۷) سمت یا راستے کا پھیر؛ راستے کا موڑ۔ (۸) کسی چیز کی حالت یا وضع میں تبدیلی۔ (۹) برگشتگی؛ انحراف؛ پھیر۔ (۱۰) (طباعت) الٹا حرف (جو غلطی سے الٹا کمپوز (Compose) ہو گیا ہو۔ (۱۱) وہ مقام جہاں سے کوئی دریا یا راستہ وغیرہ مڑتا ہو۔ (۱۲) جھکاؤ؛ کجی یا زاویہ۔ (۱۳) مخالف سمت میں جانے کے لئے مڑنے یا پلٹنے کا عمل؛ نیز مجازاً۔ (١٤) (Coursing رگیدنا، پیچھا کرنا) خرگوش وغیرہ کا پیچھا کئے جانے پر اچانک مخالف سمت میں مڑ جانے کا عمل۔ (۱۵) Sheriff (ضلع کا افسر اعلیٰ) کا عدالتی دورہ؛ سفری عدالت گاہ۔ (۱٦) چہل قدمی؛ ایک محدود حلقہ میں ادھر اُدھر آہستہ خرامی یا گھڑ سواری۔ (۱۷) حالات، مواقع یا معاملات میں تبدیلی یا تغیر؛ انقلاب یا تغیر حالات (بہتر یا بدتر)۔ (۱۸) (روز مرہ) اچانک صدمہ یا دھچکا (خوف یا خطرے کے باعث)۔ (۱۹) (کُشتی) پہلوان کا اپنے مقابل کو کسی خاص کرتب سے شکست دینے کا پیچ یا ترکیب۔ (۲۰) دھوکا؛ فریب؛ چال؛ حیلہ۔ (۲۱) اچھا یا بُرا کرنے کا عمل یا ایسا عمل جس سے کسی کی بھلائی یا بُرائی ہو۔ (۲۲) مقابلہ میں (خصوصاً کُشتی) آنے کی باری؛ مقابلہ۔ (۲۳) بیماری کا حملہ؛ بیہوشی وغیرہ؛ غصے کی حالت یا کھلبلی؛ گھبراہٹ؛ جوش و خروش۔ (٢٤) باری باری؛ نوبت بہ نوبت؛ یکے بعد دیگرے (خصوصاً کارخانوں میں مزدوروں کی مشقت بدل چوکی) اسٹیج پر ایک کے بعد دوسرے کا آنا؛ تفریحی جلسوں میں ایک کے بعد دوسرا تماشا۔ (۲۵) طبیعت، مزاج؛ ساخت؛ صفت (خاص کر اسلوب زبان اور الفاظ کے دروبست میں)۔ (۲٦) فطری میلان؛ رجحان؛ صلاحیت؛ خصوصیت۔ (۲۷) کسی خاص مقصد کی طرف جھکاؤ؛ ابتدائی ارادے سے انحراف۔ (۲۸) ساخت یا حقیقت میں تبدیلی؛ تاویل؛ توجہ۔ (۲۹) مختلف اشیاء (مثلاً کاٹ مچھلی، لکڑی، جانور کی بال دار کھال وغیرہ) کا ناپ۔ (۳۰) قیمت اشیاء میں تبدیلی۔ (۳۱) اجناس یا اسٹاک کی قیمت خرید و فروخت میں فرق۔ (۳۲) منافع جو اس فرق کی وجہ سے ہو۔

**A turn of virtue's wheel :** قسمت کا پلٹنا؛ نصیب کا تغیر۔

**At every turn :** بہر حال؛ برحالت میں؛ ہر موقع پر؛ برابر۔

**By turn (turns) :** باری باری۔

**Did me a good or an evil turn :** میرے ساتھ اچھائی یا برائی کی۔

**Did not serve my turn :** اس سے میرا کام نہیں چلا۔

**Give me quite a turn :** مجھے زور سے دھچکا لگا۔

**Good turn :** اچھا معاوضہ؛ منافع؛ فائدہ۔

**In one's turn :** کسی سلسلے میں اپنے موقع پر۔

**In turn (turns) :** باری باری؛ سلسلہ وار۔

**Left turn :** (فوجی قواعد) بائیں طرف مڑنا (زاویہ قائمہ بناتے ہوئے)۔

Meat is done to a turn : گوشت بہت ٹھیک بھنا ھے یا تلا گیا ھے ۔

Milk is on the turn : دودھ پھٹ رہا ھے ۔

On the turn : موقع تبدیلی ؛ قریب بہ مبدل؛ تغیر ھونے کی حالت میں؛ نقطہء عود پر ۔

Out of one's turn : سلسلے میں اپنی باری سے باہر یا علاوہ۔

Right about turn : دائیں طرف اس طرح گھومنا کہ رُخ مخالف طرف ھو ۔

Right turn : (فوجی قواعد) دائیں طرف مڑنا (زاویہ قائمہ بناتے ھوئے)۔

Tide is on the turn : سیلاب کا رخ بدل رہا ھے(مد سے جزریا جزر سے مد کی طرف) ۔

To a turn : پورے طور پر ٹھیک ۔

To give the hare a turn : (شکار میں) خرگوش کا اچانك رُخ بدل دینا؛ مڑ جانا ۔

To serve the turn : اپنے حلوے مانڈے سے کام رکھنا؛ اپنی مقصد براری کرنا؛ اپنا الو سیدھا کرنا؛ اپنی ہانڈی گرم رکھنا ۔

Turn : (v) [O.E. tyruan & turman.] (۱) گھمانا؛ چکر دینا ۔ (۲) محور پر یا مرکز کے گرد گھمانا ۔ (۳) پہیے کی طرح چکر دینا یا گھمانا ۔ (٤) تالے میں کنجی کو پورے طور پر یا تھوڑا گھمانا (نیز اسی طرح دروازے کے پٹ یا پیچ وغیرہ کو) ۔ (۵) (مجازاً) زمانے کا پھر جانا یا دماغ یا سر کا پھر جانا ۔ (٦) کسی چیز کو چکر دے کر یا گھما کر کوئی شکل دینا؛ ایك چیز کو بدل کر کچھ اور کردینا(خصوصاً خراد وغیرہ پر چڑھا کر) ۔ (۷) (تعمیرات) محراب یا گنبد تعمیر کرنا ۔ (۸) (مطبخ) (لیمون یا سنترہ کے) چھلکے کو باریك تراشنا؛ اسی طرح زیتون کے پھل کی گٹھلی کو نکالنا ۔ (۹) لیس کو مخروطی شکل میں بُننا ۔ (۱۰) (مجازاً) آراستہ کرنا؛ خوش نما بنانا ۔ (۱۱) بدل دینا؛ الٹ پلٹ کر دینا ۔ (۱۲) اپنی جگہ یا موقع بدل دینا؛ ایك طرف سے دوسری طرف رُخ کردینا ۔ (۱۳) مڑوڑ دینا؛ اینٹھنا ۔ (١٤) کسی چیز کو اپنی جگہ سے ہٹا دینا؛ کسی چیز یا انسان کو مختلف انداز میں منتقل کرنا ۔ (۱۵) (کسی بات کا) دماغ میں فکر کھانا ۔ (١٦) کسی چیز کو موڑ کر یا جھکا کر کسی شکل میں لے آنا (خصوصاً کسی اوزار کی دھار کو جھکا کر بیکار کردینا)؛ دھار کو کند کردینا ۔ (۱۷) دھار کا کند ھو جانا؛ مڑ جانا ۔ (۱۸) کسی چیز کی جگہ یا اس کے انداز میں رد و بدل کردینا مثلاً اوپر سے نیچے کردینا یا دائیں سے بائیں کر دینا ۔ (۱۹) (کتاب کا ورق) الٹ دینا (اس کے دوسری جانب پڑھنے یا کچھ لکھنے کے لئے) (یا دوسرے ورق پر)، یاد داشت کے لئے ۔ (۲۰) کھیت جوتنے میں مٹی کو الٹ پلٹ کردینا تاکہ اندرکی مٹی سطح پر آجائے ۔ (۲۱) لباس کو الٹ کرپھر سے سینا تاکہ اندر کا حصہ اوپر آجائے ۔ (۲۲) معدے کو غذا کی طرف سے متنفر کرنا ۔ (۲۳) طبیعت کا مالش کرنا؛ متلی کا ھونا ۔ (٢٤) رُخ بدل دینا؛ انحراف کرنا؛ منحرف ھو جانا ۔ (۲۵) روك دینا؛ الگ کردینا یا پیچھے ہٹا دینا؛ نکال باہر کرنا؛ پھینك دینا؛ (مجازاً) کسی کام، مقصد یا خیال سے ہٹ جانا یا رویہ بدل دینا ۔ (٢٦) رقم یا اجناس کا (کاروبار میں) چلتے پھرتے رہنا ۔ (۲۷) راستے کی سمت بدل جانا یا بدل دینا ۔ (۲۸) شاہراہ سے کسی چھوٹے راستے کا نکلنا ۔ (۲۹) (فوج) دشمن فوج کو گھیرے میں لے لینا یا محاصرہ کرنا ۔ (۳۰) مخصوص عمر، زمانہ یا [illegible]م کا کسی ایك حدسےتجاوز کرنا۔ (۳۱) کسی شخص یا کسی چیز کا اپنا رخ بدلنا؛ مخالف سمت میں چلنے کا آغاز یا ارادہ کرنا۔ (۳۲) (چہرے اور آنکھوں کو) کسی دوسری جانب یا مختلف طریقوں سے باری باری پھیرنا ۔ (۳۳) کسی مخصوص شخص یا چیز کی طرف اشارہ کرنا یا اس سے الگ کسی سمت متوجہ کرنا ۔ (٣٤) کسی جگہ یا کسی شخص کے سامنے سے کسی کو ہٹا دینا یا ہٹ جانے کا حکم دینا ۔ (۳۵) جانوروں کو چراگاہ میں ہنکا دینا ۔ (٣٦) کسی طرف یا کسی اور طرح کی چیز میں کسی چیز کا انڈیلنا یا داخل کرنا ۔ (۳۷) (خیال، خواہش، تقریر، عمل وغیرہ کو) کسی جانب پھیر دینا یا کسی دوسری طرف منتقل کرنا ۔ (۳۸) عملی طور پر کسی شخص کی توجہ کسی چیز کی طرف مبذول کرنا؛ کسی پیشے یا کاروبار میں خود کو لگانا۔ (۳۹) کوئی دوسرا مذہب (خصوصاً تقویٰ، پرہیزگاری، دینداری کا) اختیار کرنا؛ تبدیل مذہب کرنا ۔ (٤٠) کسی دوسری جماعت یا پارٹی میں شامل ھو جانا؛ کسی (پارٹی سے) انحراف کرنا یا اس سے علاحدہ ھو جانا ۔ (٤١) (کسی کی) عملی مخالفت کرنا؛ ترکی بہ ترکی جواب دینا؛ دندان شکن جواب دینا ۔ (٤٢) نفرت یا ناپسندیدگی میں (کسی کو)

متشدد بنا دینا ـ (۴۳) کسی پرحملہ کرنے یا مدافعت کے لئے اپنی جگہ بدلنا ـ (۴۴) مخالفت کا رخ اختیار کرنا (اچانک یا شدت کے ساتھ حملہ کرنے کے لئے) ـ (۴۵) کسی کام یا مقصد میں لگانا؛ استعمال میں لانا؛ (کسی کو) کام میں لگانا ـ (۴۶) مشق کرنا یا جمناسٹک مشقیں کرنا ـ (۴۷) قلب ماہیت کر دینا؛ کایا پلٹ کر دینا؛ شکل بدل دینا ـ (۴۸) تیزاب یا ترش بنا دینا؛ ترش ہو جانا ـ (۴۹) رنگ بدل دینا ـ (۵۰) کسی دوسری زبان میں ترجمہ کرنا یا طرز عبارت بدل دینا ـ (۵۱) دماغی توازن بدل جانا؛ مخبوط الحواس ہو جانا ـ

Not to know which way to turn : سمجھ میں نہیں آتا کہ کیا کریں ؛ حیص بیص میں ہونا ـ

To make (a person) turn in this grave : مبالغہ آمیز طور پر کسی چیز کے بارے میں ایسی بات کہنی جو کسی شخص کی زندگی میں اس کے تنفر کا باعث تھی؛ کسی کی روح کو صدمہ پہنچانا؛ روح کو قبر میں بے چین کرنا ـ

To turn a blind eye : ملنے سے انکار کردینا؛ تغافل شعاری سے کام لینا ـ

To turn about : گھوم کر رُخ بدلنا ـ

To turn a cold shoulder to : غفلت شعاری برتنا؛ بےتوجہی سے پیش آنا؛ ڈانٹنا یا ڈانٹ دینا؛ دھتکار دینا؛ بے التفاتی سے ذلیل کرنا ـ

To turn a deaf ear : سننے سے انکار کردینا؛ سُنی کو کو ان سنی کر دینا؛ قبول کرنے سےانکار کرنا ـ

To turn against : دشمن ہو جانا؛ مخالف ہو جانا ـ

To turn a hair : اضطراب ، انتشار یا پریشانی کی علامت ظاہر کرنا ـ

To turn around one's finger/- little finger : باآسانی کام کرلینا کسی دوسرے سے اپنی خواہش کے مطابق کام کرا لینا ـ

To turn aside : کنارہ کشی اختیا ر کرنا؛ الگ ہو جانا؛ لے جانا ـ

To turn away : (۱) منہ پھیر لینا؛ ہٹانا ـ (۲) (مجازاً) مصائب کو دفع کرنا ـ (۳) برخاست کرنا (ملازمت سے) ؛ معزول کرنا ـ (۴) موڑنا؛ مڑنا؛ جھکنا؛ جھکانا؛ منحرف کرنا یا ہونا؛ موڑ دینا (نظر، خیالات وغیرہ کو)؛ دور کرنا؛ رد کرنا ـ

To turn back : (۱) پھر جانا؛ بھگا دینا؛ پسپا کردینا ـ (۲) موڑنا؛ دہرا کردینا (لباس کو) ـ (۳) واپس ہو جانا؛ مل جانا ـ

To turn bridle : گھوڑے کو موڑ لینا اور واپس ہو جانا؛ پیچھے پھرجانا (سوار کی طرح) ـ

To turn colour : (۱) رنگ بدل جانا ـ (۲) (چہرے کا) رنگ بدل جانا؛ شرما جانا ـ (۳) چہرے کا رنگ زرد ہو جانا ـ

To turn down : (۱) موڑنا؛ دہرا کردینا؛ تہ کر دینا؛ نیچے جھکا دینا؛ اوپر تلے کر دینا؛ تاش کے پتے کو الٹ کر رکھنا ـ (۲) نیچے کر دینا (درجے سے)؛ (عامیانہ) ڈانٹنا؛ جھڑکنا؛ رد کرنا؛ نامنظور کرنا (تجویز کو) ـ (۳) (شکار) ایک جگہ اکٹھا کرنا؛ لیمپ کی بتی وغیرہ کم کردینا؛ کنارہ کشی اختیار کرنا؛ الگ ہوجانا؛ نیچے کی جانب جھکنا ـ

To turn edge : (بلیڈ) دھار الٹ دینا؛ کند بنا دینا؛ چھری وغیرہ کی دھار کند ہوجانا؛ دھار مڑجانا ـ

To turn flank : (فوج) دشمن کی فوج کے میمنہ اور میسرہ کا محاصرہ کرلینا (تاکہ دونوں جانب سے یا عقب سے حملہ کیا جائے)؛ (مجازاً) کسی کو فریب یا جُل دینا؛ دھوکا دینا؛ دام میں لانا ـ

To turn flukes : (وہیل مچھلی کا) دم اٹھا کر پانی میں غوطہ لگانا ـ

To turn in : (۱) اندر کی طرف موڑنا ـ (۲) (روزمرہ) سونے کے لئے لیٹنا؛ اندر ہو جانا ـ

To turn into ridicule : (کسی چیز کو) مضحکہ خیز بنا دینا ـ

To turn loose : (۱) (جانوروں کو چرائی کے لئے) آزاد کرنا ـ (۲) قیدو بند سے آزاد ہو جانا؛ ہر قسم کی رکاوٹ سے آزاد ہونا ـ (۳) (مجازاً) اپنی حکمت عملی پر بھروسا کرنا یا کام لینا ـ (۴) (بندوق وغیرہ) دغنا؛ سر ہوجانا ـ (۵) گولی (بندوق کی) چلانا ـ (۶) بے تحاشہ بولے جانا؛ بغیر کسی رکاوٹ کے بولے جانا ـ

To turn off : (۱) بند کردینا (نل، گیس وغیرہ) ـ (۲) کر ڈالنا؛ بنا ڈالنا ـ (۳) موقوف کر دینا (ملازم) ـ (۴) پھانسی پے دینا ـ (۵) شادی کردینا ـ

To turn on (upon) : (۱) (کسی پر) بھروسا کرنا؛ دارو مدار رکھنا (کسی پر) ؛ انحصار کرنا (عموماً گفتگو یا مباحثے میں کسی موضوع پر) ۔ (۲) کھولنا (نل، پائپ وغیرہ) ۔ (۳) مقابلے پر آنا؛ مخالف ہو جانا ۔ (٤) (روزمرہ) کسی کو کام پر لگانا ۔

To turn one's back on : بھاگ نکلنا؛ چھوڑ کر بھاگنا ۔

To turn one's coat : اپنا اصول بدلنا یا پارٹی بدلنا ۔

To turn one's hand (upon) : (مجازاً) کسی پر حملہ کرنا (مار ڈالنے کے لئے) ۔

To turn one's hand to : اپنے کو کسی کام میں لگا دینا؛ کوئی پیشہ اختیار کرنا ۔

To turn one's stomach : پورے طور پر متنفر ہونا؛ (کسی چیز سے) گھن آنا؛ متلانا ۔

To turn one's thumbs : بیکاری کا ایک شغل جب کسی کو کوئی کام نہ ہو ۔

To turn out : (۱) نکال باہر کرنا؛ (جانوروں کو) چراگاہ میں ہنکا دینا ۔ (۲) ملازمت سے برخاست کرنا؛ مکان سے (چیزوں کو) باہر نکال دینا؛ ظرف کو الٹ کر خالی کرنا ۔ (۳) لیمپ کو بجھا دینا؛ بنانا، تیار کرنا (صنعتی اشیاء)؛ درست کرنا؛ الٹا کردکھانا ۔ (٤) مجبوراً یا خطرے سے بچنے کے لئے تیزی سے کسی جگہ سے الگ ہوجانا ۔ (٥) بستر سے اٹھنا ۔ (٦) اپنی جگہ چھوڑ کر کسی دوسرے پیشے میں لگ جانا ؛ اپنا کام چھوڑ دینا؛ ہڑتال میں شریک ہونا ۔ (۷) باہر کی طرف رُخ کردیا جانا ۔ (۸) ہو جانا؛ بن جانا (بالآخر کسی کام کا) ۔ (۹) ثابت ہونا ۔

To turn out of : نکال دینا؛ باہر کر دینا؛ ملازمت یا عہدے سے برطرف کر دینا (بزورو زبردستی) ۔

To turn over : (۱) کسی چیز کو کسی ایک طرف سے دوسری طرف الٹ دینا؛ اوپر سے نیچے کر دینا؛ ورق الٹ دینا۔ (۲) (کھیت کی مٹی وغیرہ) کھود کر الٹ پلٹ کر دینا ۔ (۳) کاغذ یا کسی اور چیز کے ڈھیر کو اس طرح منتشر کرنا کہ نیچے کی چیز تلاش کی جا سکے؛ (مجازاً) دماغ میں ہیجان ہونا؛ غورو تامل کرنا ۔ (٤) (کسی چیز کو) لٹکانے میں سیڑھی گھمانا ۔ (٥) سپرد کرنا؛ حوالے کرنا؛ منتقل کرنا؛ ادل بدل کرنا؛ کاروبار میں لگانا ۔ (٦) (کسی خاص مقدار میں) مقررہ قیمت پر مال فروخت کرنا۔ (۷) ایک طرف جھک جانا؛ الٹ جانا؛ لڑھک جانا؛ کسی دوسری جانب ہو جانا ۔

To turn over a new leaf : (زندگی میں)نیا رُخ اختیار کرنا؛ نئی وضع اختیار کرنا؛ نئی تبدیلی لانا ۔

To turn round : (۱) محور پر گھوم جانا؛ رُخ بدل دینا؛ ایک طرف سے دوسری طرف رُخ پھیرنا ۔ (۲) (مجازاً) خیالات بدل دینا؛ ذہن کا پھر جانا؛ رائے بدل دینا (خاص کر دوستی سے دشمنی کی جانب)؛ اچانک حملہ آور ہونا؛ گھمانا ۔ (۳) (مجازاً) کسی شخص کو کسی مخالف راہ یا نظریے کی طرف ورغلانا؛ اپنے کو یا کسی دوسرے شخص کوکسی کام پر یا پیشے میں لگانا ۔

To turn round one's (little) finger : انگلیوں پر نچانا؛ جیسا چاہنا (کسی سے) کام کرا لینا ۔

To turn tail : (۱) پیٹھ پھیر کر بھاگ جانا؛ بھاگ جانا؛ (ڈر کر) ہٹ جانا۔ (۲) چھوڑ دینا؛ کنارہ کشی اختیار کرنا؛ نامنظور کرنا ۔

To turn tail on (upon) : چھوڑ دینا ۔

To turn the back upon : (۱) جُل دینا؛ چھوڑ دینا؛ منہ موڑ لینا ۔ (۲) انکار کرنا؛ انحراف کرنا ۔

To turn the balance/-beam : پلّہ جھکا دینا ۔

To turn the other cheek : صبرو ضبط سے کام لینا؛ سختی کا جواب نرمی سے دینا؛ بدلہ یا انتقام کا خیال ترک کر دینا ۔

To turn the dice/-tide : قسمت کا پلٹ جانا؛ قسمت کا پلٹا کھانا؛ موافق حالات کا پلٹ جانا ۔

To turn the penny/To turn an honest penny : جائز یا حلال روزی کمانا؛ جائز طور پر روپیہ حاصل کرنا ۔

To turn the scale/-balance : (۱) پلّہ جھکا دینا ۔ (۲) فیصلہ کردینا (معاملے کا) ۔

To turn the scale at/-the balance : (۱) تول میں تھوڑا اضافہ کردینا؛ وزن بتانا ۔ (۲) کسی مشکوک بات کا فیصلہ کرنا یا غور وفکر کرنا؛ فیصلہ کن طور پر ثابت کرنا ۔

**To turn to :** (۱) رجوع کرنا ۔ (۲) سند ڈھونڈنا (کتاب وغیرہ سے) ۔ (۳) کام میں لگ جانا؛ محنت سے کام کرنا ۔

**To turn to bay :** شکار کا اپنی مدافعت یا بچاؤ کے لئے پلٹ کر حملہ آور ہونا ۔

**To turn turtle :** (بحری عامیانہ) الٹ دینا ۔

**To turn up :** (۱) اوپر کی طرف رُخ کرنا یا جھکانا؛ اوپر تلے کرنا؛ کسی چیز کو الٹ پلٹ کر دیکھنا (کہ اس کے نیچے کیا ہے) ۔ (۲) لباس کو موڑنا (چھوٹا کرنے کے لئے) نیز لباس کے حاشیے کو موڑ دینا؛ زمین کو جوت کر (مٹی) الٹ پلٹ کر دینا؛ کھولنا (ترپ کا پتا) ۔ (۳) کسی کتاب یا کاغذات سے کسی عبارت یا دستاویز کو نکالنا یا استناد کرنا ۔ (٤) کسی آدمی یا جانور کو پیٹھ کے بل لٹا دینا مار ڈالنے یا ذبح کرنے کے لئے ۔ (٥) لیمپ کی بتی کو تیز کرنے یا نل گیس سے گیس کے بہاؤ میں اضافہ کرنے کے لئے معدل گھمانا تاکہ روشنی تیز ہو ۔ (٦) (بحری) افق کے اوپر ظاہر ہونا؛ نظر آنا ۔ (۷) (بحری) عرشے پر (ملاح یا جہاز راں کو) بلانا؛ اوپر جھکنا؛ اٹھانا ۔ (۸) (بحری) ہوا کے رُخ سے فائدہ اٹھانے کے لئے جہاز کو ایک طرف موڑنا ۔ (۹) (کسی شخص یا چیز کا) ظاہر ہونا؛ موجود ہونا؛ کبھی کبھی یا اچانک کسی چیز یا شخص کا موجود ہوجانا ۔ (۱۰) واقع ہونا؛ دریافت ہونا؛ مڈبھیڑ ہونا؛ مدمقابل ہونا؛ کسی چیز کا مخصوص طور پرظاہر ہونا یا پایا جانا ۔

**To turn up (a person's) heels :** نیچے گرا دینا؛ پچھاڑنا؛ مار ڈالنا ۔

**To turn up one's heels/-toes :** مرنا؛ فوت ہو جانا؛ دنیا سے گزرجانا ۔

**Turn about : (n)** (۱) پلٹ جانے کا عمل یا کوئی مثال؛ رُخ کی تبدیلی یا رُخ کا بدلنا؛ ایک کا ساتھ چھوڑ کر دوسرے کے ساتھ ہو جانا؛ ایک کی وفاداری سے منہ موڑ کر دوسرے کا ہو جانا ۔ (۲) غدار؛ نمک حرام؛ بے وفا ۔

**Turn about : (adv.)** باری باری سے؛ متبادل طریقے سے ۔

**Turn about : (v)** گھوم جانا؛ رُخ، روش اور پالیسی کا پلٹ جانا، الٹ جانا ۔

**Turn and turn about : (adv.)** باری باری سے؛ متبادل طریقے سے ۔

**Turn and turn about : (a)** باری باری سے انجام دیا ہوا؛ متبادل طریقے سے کیا ہوا ۔

**Turn around/-round : (v)** رُخ، روش اور پالیسی کا پلٹنا، اُلٹ جانا ۔

**Turn around : (n)** (۱) گاڑی کے گھومنے کے لئے بنائی ہوئی جگہ ۔ (۲) کسی کی روش، رویہ، مقام یا پالیسی کا پلٹ جانا، اُلٹ جانا ۔ (۳) وقت جو چکر کے لئے جہاز سے مال اتارنے اور لادنے اور ضروری دیکھ بھال کے لئے درکار ہو، نیز گاڑی کی مرمت وغیرہ کے لئے ۔

**Turn away : (v)** (۱) انحراف کرنا؛ موڑنا؛ ہٹانا ۔ (۲) بھیج دینا؛ نا منظور کرنا؛ بر طرف کرنا؛ منسوخ کرنا؛ داخلہ نامنظور کرنا؛ داخلے کی اجازت نہ دینا؛ جانے کے لئے روانہ ہونا؛ چھوڑ دینا (جگہ)؛ روانہ ہونا؛ چلا جانا؛ چھوڑ دینا؛ علاحدہ ہو جانا ۔

**Turn away : (n)** (۱) پھر جانا؛ رو گردانی؛ فرار؛ ساتھ چھوڑ دینا؛ بے وفائی ۔ (۲) داخلے کی اجازت نہ دینے کا عمل ۔

**Turn bench : (n)** گھڑی ساز کا چھوٹا خراد ۔

**Turn bolt : (n)** چپٹی خود کار کمانی دار چٹخنی جو مٹھیا دستے کو گھمانے سے کھلتی ہے ۔

**Turn bridge : (n)** محور پر افقی طور پر گھومنے والا پُل؛ گھماؤ پُل ۔

**Turn broach : (n)** (۱) سیخ کباب کو گھمانے والا ۔ (۲) دیکھو Turnspit ۔

**Turn-buckle : (n)** (۱) کھڑکی کے جھروکے یا جھلملی یا دروازے کو بند ہونے سے روکنے کے لئے پتلے چپٹے چھڑ کی محور دار اڑانی یا بندھن ۔ (۲) دھات کے ٹنٹے کے مختلف حصوں کو جوڑنے کی بکسوے کی قسم کی چیز ۔ (۳) (مجازاً) بجلی کے تاروں کو جوڑنے کی ترکیب ۔ (٤) جھلملی، زنجیر کے سرے یا تالے کو لگانے کے لئے ایک پُر کشش گرفت ۔

**Turn button : (n)** لمبوترا لکڑی یا لوہے کا ٹکڑا، کانٹی یا پن لگا یا پیچدار، دروازے یا کھڑکی کو مضبوطی

Turn-key job : (n) ایک کام یا ٹھیکہ معاہدہ جس کی رو سے ٹھیکے دار اس بات پر رضامند ہوتا ھے کہ وہ کسی عمارت کی تعمیر اور تنصیب کا کام تیاری کے (مقررہ) وقت میں مکمل کردے گا تاکہ وہ تصرف یا قبضے میں لائی جا سکے ۔

Turn-meter : (n) ہَوائی جہاز کا زاویائی رفتار پیما آلہ ۔

Turn of a hair : (n) (۱) ذرا سا کے لئے موقعے کا ہاتھ سےنکل جانا ۔ (۲) بال بال بچ جانا ۔

Turn off : (v) (۱) برخاست کرنا (ملازمت سے)؛ الگ کردینا؛ بیچ ڈالنا؛ چھٹکارا پانا (کسی سے) ۔ (۲) ہٹانا؛ کنارہ کر دینا؛ الگ کردینا؛ پھر جانا؛ منحرف کرنا یا ہونا؛ ٹالنا؛ بچ نکلنا ۔ (۳) نکالنا؛ پیدا کرنا؛ پیش کرنا؛ پورا کرنا؛ تعمیل کرنا؛ عمل میں لانا؛ بجا لانا ۔ (٤) بند کر دینا یا بہاؤ کو روک دینا۔ (٥) لٹکانا پھانسی پر یا پھانسی کے ذریعے مار ڈالنا؛ (برطانیہ) مناکحت کرنا ۔ (٦) ہٹانا (سامان) موڑ کر یا پھیر کر؛ موڑ کر کوئی شکل دینا یا بنانا ۔ (۷) ہٹنا یا ہٹ جانا؛ پھر جانا سیدھی راہ سے یا صدر سڑک یا راستے سے پھر جانا ۔ (۸) (برطانیہ) خراب ہوجانا یا کر دینا؛ مخصوص حالت میں تبدیل کرنا یا ہونا ۔(۹) بیکار ہوجانا؛ خراب ہوجانا؛ برباد ہوجانا؛ تبدیل ہوجانا ۔

Turn off : (n) (۱) مڑی ہوئی چیز؛ مڑنے کی جگہ ؛ بغلی سڑک یا راستہ یا شاخ؛ شاہراہ کی طرف سے جانے والا موڑ؛ مکمل تیار شدہ مال (مثلاً کرگھےوغیرہ سے) ۔(۲) فروخت شدہ مویشیوں کی تعداد یا وزن ۔

Turn of life : (n) (۱) دیکھو Change of life ۔(۲) کسی حالت یا صفت میں کوئی تبدیلی (جمع) (مثلاً ایام حیض وغیرہ) ۔

Turn of speed : (n) تیزی کی صلاحیت؛ تیز دوڑنے یا چلنے کی صلاحیت ۔

Turn of the bilge : (n) جسم جہاز کا حصہ جہاز کے پیندے اور عمودی اطراف کے درمیان ۔

Turn of the market : (n) قیمت میں اتار چڑھاؤ ؛ قیمت خرید اور قیمت فروخت میں فرق؛ اس اختلاف قیمت سے جو منافع ہو ۔

Turn of the scale : (n) ترازو کے پلڑے کا جھکاؤ؛ (خریدار کی جنس خریداری میں ہلکا سا اضافہ جس سے ترازو کا پلڑا جھک جائے) ؛ بہت مختصر ۔

سے بند کرنے کے لئے؛ کواڑوں کو بند رکھنے کی بلّی ۔

Turn cap : (n) دود کش کا گھومنے والا ڈھکن یا ڈھکنا؛ چمنی کا ڈھکن جو ہَوا کے رُخ کو موڑتا ھے ۔

Turn-down : (n) (۱) کسی چیز کا مڑا ہوا حصہ؛ کوئی چیز مڑی ہوئی یا الٹی ہوئی ؛ خاص کر الٹا یا مڑا ہوا کالر ؛ دہرانے یا الٹ دینے کا عمل ۔ (۲) (عامیانہ) نا منظوری؛ نا پسندیدگی ۔

Turn-down : (a) دہرا کیا ہوا (کالر)؛ جس کو دہرا کیا جا سکے ۔

Turn-down : (v) (۱) نشیبی راہ اختیار کرنا یا نشیب کی طرف رُخ کرنا ۔ (۲) موڑے جانے یا دوہرا کئے جانے کے قابل ہونا (کالر وغیرہ) ۔ (۳) موڑنا، لپیٹنا یا دوہرا کرنا ۔ (٤) اوپر سے نیچے الٹ دینا؛ الٹنا؛ الٹا کرنا؛ اوندھا کرنا؛ ترتیب الٹ دینا؛ تقلیب کرنا؛ (موسیقی) سُروں کی ترتیب بدلنا ۔ (٥) صمام یا کھلمندن کو گھما کر بلندی یا شدت کم کرنا ۔ (٦) قبول کرنے سے انکار کرنا یا قبول نہ کرنا؛ نامنظورکرنا۔ (۷) (خاص کر برطانیہ) افزائش نسل کے لئے آزاد کرنا یا چھوڑ دینا (بیلوں وغیرہ کو) ۔

Turn furrow : (n) (۱) لوھے کا ٹیڑھا پتر جو ہل کے پھالےمیں لگا ہوتا ھے جس سے مٹی اٹھائی اور الٹی جاتی ھے؛ چپٹا اور خم بلیڈ (جیسے بلڈوزر کا) جو سامان ایک طرف ٹھیل دیتا ھے جیسے جیسے مشین آگے بڑھتی ھے ۔ (۲) تختوں میں سے ایک جس سے کنکریٹ کا سانچہ بنتا ھے ۔

Turn-in : (v) (۱) دے دینا؛ حوالے کرنا؛ سپرد کرنا؛ مخبری کرنا؛ دغا سے حوالے کرنا؛ دھوکا دینا؛ امید کے مطابق انجام دینا؛ اچھی طرح (کسی کام کو) انجام دینا ۔ (۲) سڑک یا راستے سے مڑ جانا، پلٹ جانا ۔ (۳) آرام کرنا؛ سونا ۔

Turn-in : (n) کوئی چیز جو اندر کی طرف مڑ جاتی ھے یا مڑی ہوئی ہو ۔

Turn-indicator : (n) ایک آلہ جو ہَوائی جہاز کے عمودی دُھرے کے چاروں طرف مڑنے کی تعداد یا شرح بتاتا ھے ۔

Turn in upon oneself : (v) اپنے خیالات، احساسات یا تاثرات میں غرق ہونا یا ہو جانا؛ (خیالات کو) اندر کی طرف موڑنا؛ باطنی مطالعہ کرنا ۔

**Turn of the tide : (n)** رُخ کا بدل جانا؛ دوسرا رُخ اختیار کر لینا؛ سیلاب کا رُخ پھر جانا ۔

**Turn on : (v)** (۱) (بول چال) راغب کرنا؛ شوق دلانا ۔ (۲) دلچسپی پیدا کرنا؛ توجه دلانا؛ متوجه کرنا ۔ (۳) ابھارنا؛ اشتعال دینا؛ جگانا؛ اُکسانا؛ بیدار کرنا خاص کر (کسی کو) ؛ جنسی یا شہوانی طور پر دوا استعمال کرنے کے لئے آماده کرنا ۔ (٤) پانی بہنے دینا (پائپ وغیره سے) ۔ (٥) (ریڈیو وغیره کو) چلانا ۔

**Turn-out : (n)** (۱) باہر نکل پڑنے یا باہر آجانے کا عمل ؛ برآمدگی؛ باہر نکل جانا (بستر وغیره سے) ؛ کام پر حاضر ہونے کا بلاوا، خاص کر آرام کے وقت میں فوجی کام کے لئے ۔ (۲) ہڑتال (مزدوروں کی) ؛ ہڑتال کرنے والا شخص ۔ (۳) کسی خاص مقصد کے لئے لوگوں کا اجتماع؛ وه راستہ جہاں سے دوسرا راستہ نکلتا ھے؛ موڑ ۔ (٤) شاہراه پر کشاده جگہ گاڑیوں کے آنے جانے کے لئے یا پڑاؤ کے لئے ۔ (٥) ریل کی پٹریوں کا نظام جس سے گاڑیاں ایک پٹری سے دوسری پر منتقل ہو سکیں ۔ (٦) کوئی ترکیب یا ساخت جس کے ذریعے نہر کا پانی زراعت کے لئے مہیا کیا جائے ۔ (۷) صفائی یا انخلا؛ صفائی اور درستگی ۔ (۸) گاڑی (گھوڑے، سازو سامان اور ملازم کے ساتھ) ۔ (۹) سازو سامان؛ لوازمات ۔ (۱۰) کسی چیز کی نوک پلک درست کرنے کا طریقہ؛ کسی چیز کو آراستہ و پیراستہ کرنے کا طریقہ ۔ (۱۱) کیل کانٹے سے درستگی؛ کسی چیز کو باہر نکالنے کا طریقہ ۔ (۱۲) طرز لباس: کسی موقعے کا خاص لباس ۔ (۱۳) کل پیداوار (صنعتی) یا حاصل ۔ (١٤) Turn outs (جمع) آگ بجھانے والوں کا لباس ۔ (١٥) سنگت ناچ میں قدم رکھنے کا ایک طرز ۔ (١٦) (کسی چیز کو) نکالنے کے سازو سامان ۔

**Turn out : (v)** (۱) نکال باہر کرنا؛ دور کرنا؛ نکال دینا ۔ (۲) مویشی کو چراگاہ کی طرف ہانک دینا ۔ (۳) (جیب کو) الٹ کر باہر نکال دینا (یہ دکھانے کے لئے کہ خالی ھے) ۔ (٤) جھاڑ پونچھ کرنا یا کمروں کی صفائی کرنا ۔ (٥) (جوتے کی نوک کو) باہر کی طرف نمایاں کرنا (رقاص کی طرح) ۔ (٦) (کسی برتن سے) چیزوں کو نکال دینا (صاف کرنے کے لئے) ۔ (۷) مشین کی طرح کام کرنا (تیزی سے) ۔ (۸) ہوشیاری اور دیده ریزی سے کسی کام کو انجام دینا ۔ (۹) روشنی گُل کر دینا (سوئچ گھما کر) ۔ (۱۰) دستہء فوج کو اپنی آرام گاه سے کسی خاص مقصد کے لئے بلا لینا ۔ (۱۱) کسی فوری ضرورت کےلئے بلاوے پر گھر سے باہر نکل آنا ۔ (۱۲) بستر سے اُٹھ جانا ۔ (۱۳) نتیجے کے طور پر ثابت ہو جانا ۔ (١٤) اختتام پذیر ہونا؛ نتیجے کا ظاہر ہونا ۔

**Turn-out : (a)** نکلنے والا؛ باہر ہونے والا (مختلف معنوں میں)۔

**Turn-over : (v)** (۱) ایک جانب سے دوسری جانب الٹ دینا یا الٹ پلٹ کر دینا ۔ (۲) مٹی کے پرت کو الٹ دینا ۔ (۳) ایک ایک چیز کو الٹ پلٹ کر کے تلاش کرنا ۔ (٤) غورو فکر کرنا ۔ (٥) پڑھنا یا کتاب کی ورق گردانی کرنا ۔ (٦) حوالے کر دینا : منتقل کرنا ۔ (۷) خرید و فروخت کرنا؛ تجارتی کاروبار کرنا ۔ (۸) منتقل کرنا ۔ (۹) الٹ جانا (کشتی وغیره) ۔ (۱۰) گھوم جانا؛ گردش میں آنا ۔ (۱۱) طبیعت کا مالش کرنا؛ متلانا ۔ (۱۲) کلیجہ منہ کو آنا ۔

**Turn-over : (n)** (۱) الٹ دینا (خاص کر سیاست میں): (عامیانه) ووٹوں کو ایک پارٹی سے دوسری پارٹی کی طرف منتقل کرنا ۔ (۲) تنظیم جدید (کسی پارٹی کے اراکین میں نا اتفاقی پیدا کرنے کے لئے) ۔ (۳) کسی کارآموز کا معاہده (کام سیکھنے کا) جو پہلے مالک سے دوسرے مالک کو منتقل ہو جاتاھے، پہلا مالک کام سے دست بردار ہو جائے یا کام میں کامیاب نہ ہو؛ نیز ایک کارآموز کو منتقل کرنے کا عمل ۔ (٤) (اسباب، جانور یا اشخاص وغیره کی) ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقلی ۔ (٥) کوئی حصہ (کسی چیز کا) یا چیز جو موڑی، الٹی یا تہ کی جاتی ھے ۔ (٦) کوئی مضمون جو کسی اخبار کے آخر کالم میں شروع ہو اور دوسرے صفحے تک پہنچے ۔ (۷) ایک قسم کا میٹھا سنبوسہ جو پھل یا جیلی بھر کر تیار کیا جاتا ھے ۔ (۸) مقرره مدت کی بکری یا کاروبار کی کُل رقم؛ سامان کی کُل مقدار جو صنعت گر نے تیار کی ہو اور فروخت کی ہو؛ نیز کاروبار میں لگائے ہوئے سرمایہ کی نکاسی ؛ نیز کل منافع جو کاروبار سے مقرره مدت میں حاصل ہوا ہو ۔ (۹) کام کی کسی خاص جگہ پر مزدوروں کی جماعت میں تبدیلی ۔ (۱۰)تجارتی مال کی خریدو فروخت؛ اشیاء کی شرح فروخت؛ خریدو فروخت کا دور؛ مقرره مدت میں مندرجہ فہرست اشیاء کی فروخت کا تناسب ۔ (۱۱) کام کرنے والوں کی تعداد جو مخصوص مدت میں مقرر کی جانے کام کرنے کے لئے ان لوگوں کی جگہ پر جنہوں نے کام چھوڑ دیا ہو یا جو برخاست کر دیئے گئے

Turn-tree : (n) (برطانیہ) بوجھ اٹھانے کی چرخی کا پہیا، ڈرم۔

Turn under : (v) (۱) نیچے کی طرف جھکانا یا موڑنا؛ لپیٹنا۔ (۲) ہل جوت کر یا کھود کر (مٹی) سطح سے نیچے رکھنا۔

Turn-under : (n) (۱) نیچے موڑنے یا جھکانے کا کام۔ (۲) خم یا جھکاؤ کسی پر یا نیچے کی طرف یا ایسی خمیدگی کی مقدار۔

Turn up : (v) (۱) خلاف امید ظاہر ہونا ؛ گم ہو کر ظاہر ہونا؛ حاضر ہو جانا؛ ظاہر ہونا؛ نمایاں ہونا۔ (۲) مقررہ وقت پر یا امید کے مطابق پہنچ جانا۔ (۳) الٹنا یا موڑنا؛ نچلے حصے کو اوپر لانے کے لئے یا باہر نکالنے کے لئے؛ (سائے کا) سنجاف یا گوٹ موڑ کر چھوٹا کرنا یا سنجاف کی چوڑائی بڑھا کر چھوٹا کرنا؛ آستین کے نچلے حصے کو الٹ کر کف بنانا۔ (٤) نیچے سے بالائی سطح پر لانا؛ پانا؛ حاصل کرنا؛ انکشاف کرنا؛ معلوم کرنا۔ (٥) صمام یا ٹونٹی کو الٹ کر اٹھانا یا بڑھانا۔ (٦) (برطانیہ) کتاب میں (کوئی لفظ) تلاش کرنا؛ دیکھنا۔ (۷) چت لٹا دینا؛ مار ڈالنا۔ (۸) (جہاز راں یا ملاح کو) عرشے پر بلانا۔ (۹) اوپر رخ کی طرف (کارڈ کو) الٹ دینا۔ (۱۰) (برطانیہ) چھوڑ دینا؛ ترک کردینا؛ دست کش یا دست بردار ہو جانا؛ تج دینا؛ ڈھیلا کرنا؛ آزاد کرنا۔ (۱۱) محوری گردش کی رفتار تک پہنچنا (کسی چیز کا)؛ طاقت بڑھانا (انجن کی طاقت کی حد تک)۔ (۱۲) خلاف امید واقع ہونا۔ (۱۳) (جہاز کا) رخ پھیرنا؛ راستہ بدلنا۔

To turn up one's nose : اظہار نفرت کرنا؛ حقارت ظاہر کرنا۔

To turn up one's toes : (عامیانہ) مرنا؛ فوت ہونا؛ معدوم ہونا؛ نیست و نابود ہو جانا؛ موت کا سا دکھ سہنا؛ روحانی حیثیت سے مردہ ہو جانا؛ گُل ہو جانا؛ مند جانا؛ محو ہو جانا۔

Turnable : (a) گھوم جانے یا الٹ جانے کے قابل؛ گھما دینے یا اُلٹ دینے جانے کے قابل۔

Turnback : (n) (۱) وہ شخص جو بزدلی سے پسپا ہو جائے یا کسی چیز سے باز آجائے ؛ بزدل؛ باز آجانے والا؛ دست کش ہونے والا۔ (۲) کسی چیز کا وہ حصہ (خاص کر لباس کا) جو موڑ دیا جائے یا موڑ دیا گیا ہو۔

ہوں؛ کام کرنے والوں کی تعداد کا تناسب۔ (۱۲) دیکھو Turn over frequency ۔

Turn rail : (n) (۱) گردشی پلیٹ فارم، میز، چکّا وغیرہ۔ (۲) ریل گاڑی کو ایک پٹری پر سے دوسری پٹری پر لے جانے کی سوئچ۔

Turn round : (n) Turn around کا متبادل۔

Turn round : (n) (۱) بندرگاہ میں جہاز کے داخل ہونے، مال اتارنے اور لدوانے اور روانہ ہونے کا عمل۔ (۲) مجازاً (موٹر گاڑی) نقل و حمل۔

Turn round/Turn-round : (n) (۱) چاروں طرف گھومنے کی جگہ۔ (۲) اُلٹ دینے جانے کے قابل لباس۔

Turn round/Turn-round : (v) (۱) کسی محور پر گھومنا؛ کسی مرکز پر چاروں طرف گھومنا، گردش کرنا۔ (۲) گھوم جانا؛ رخ بدل دینا؛ ایک طرف سے دوسری طرف گھوم جانا۔ (۳) اپنے خیالات یا پالیسی بدل دینا۔ (٤) ( On یا Upon کے ساتھ) اچانک حملہ کرنا؛ اچانک چڑھائی کرنا؛ کسی پر ٹوٹ پڑنا۔

Turn shoe/Turned- : (n) ہلکا مڑ جانے والا اکہرے تلے کا جوتا یا سلیپر جو عام طور پر عورتیں پہنتی ہیں۔

Turn-sick : (a) دورانِ سر میں مبتلا۔

Turn-sick : (n) (۱) دورانِ سر؛ چکر۔ (۲) بھیڑوں کے دورانِ سر کی بیماری جو دماغ میں کیچوے ہونے کی وجہ سے ہو جاتی ہے۔

Turn the trencher : (n) (۱) دیکھو Spin the plate ۔ (۲) ایک قسم کا کھیل جس میں کوئی مدور چیز (مثلاً پلیٹ وغیرہ) جس کو اس کے کنارے سے گھمایا جاتاہے اور کھیلنے والے کا نام پکارا جاتا ہے جس کو اس پلیٹ کو گرنے سے پہلے پکڑنا پڑتا ہے ورنہ جُرمانہ دینا پڑتا ہے۔

Turn-to : (n) (۱) کشمکش؛ گتھم گتھی ؛ دھینگا مشتی؛ لڑائی بھڑائی ؛ قوت آزمائی کا مقابلہ۔ (۲) کسی کی توجہ اور کوشش اس کے کاروبار یا کام میں جو اس کے ہاتھ میں ہو؛ کام میں لگ جانا۔

Turn to : (v) خود کو کام میں لگانا؛ محنت و مشقت سے کام کرنا۔

**Turnback : (a)** مڑا ہوا؛ لپیٹا ہوا؛ الٹا ہوا ۔

**Turnback : (v)** (۱) آگے بڑھنے سے روک دینا؛ آگے جانے کو منع کرنا؛ دوسرے رُخ جانا؛ لوٹ جانا یا لوٹ آنا؛ واپس آنا یا ہونا ۔ (۲) اگلے وقت یا جگہ کا حوالہ دینا؛ پیچھے پھیرنا؛ لوٹانا؛ دوسرے رخ پر لوٹانا؛ (کسی کی) پیش قدمی روک دینا؛ روکنا ۔ (۳) پیچھے یا نیچے جھکا دینا (کسی چیز کے کسی حصے کو) ۔

**Turncoat : (n)** اپنا اصول یا پارٹی تبدیل کرنے والا شخص؛ نمک حرام؛ غدار؛ بے وفا؛ بد عہد؛ بے اصولا ۔

**Turncoat : (a)** اصول یا پارٹی تبدیل کرنے یا بد عہدی کرنے والا؛ بے وفائی کرنے والا؛ اصول بدلنے والا ۔

**Turncock : (n)** (۱) کارخانۂ آب رسانی کا افسر جو پانی کے نل کی لائن کو نلوں میں پانی پہنچانے کے لئے کھولتا ہے ۔ (۲) روک ڈاٹ؛ ٹونٹی جو کھولنے اور بند کرنے کے لئے گھمائی جاتی ہے؛ کھلمندن ۔

**Turndun : (n)[Native name of Australia.]** (۱) دیکھو Bullro arer ۔ (۲) لکڑی کی پتلی پٹی (چمڑے کی) تسمے کے آخر میں بند ہی ہوئی جس کو گھمایا جاتا ہے تو اس سے زور کی آواز وقفے کے ساتھ نکلتی ہے، خاص کر آسٹریلیا کے قدیم باشندے اپنے مذہبی رسوم ادا کرنے میں اس کو استعمال کرتے ہیں یا مغربی ممالک کے لوگ بچوں کے کھلونے کی طرح اسے گھماتے ہیں؛ زوردار آواز کا بچوں کا ایک کھلونا؛ شرو ۔

**Turned : (a) [ME.]** (۱) کسی شکل کا بنایا جیسے خرادا ہوا ۔ (۲) الٹا ہوا؛ مڑا ہوا یا پھیرا ہوا ۔

**Turned trump : (n)** (۱) دیکھو Trumpcard ۔ (۲) تاش کے کھیل میں تُرپ جو تاش کے کھیل میں آخر میں کام میں لایا جاتا ہے ۔ (۳) فیصلہ کن عنصر؛ مستحکم کرنےوالا؛ بند کرنےوالا؛ برہان قاطع ۔

**Turnel : (n)** (۱) (انگریزی روزہ مرہ) دیکھو Tub ۔ (۲) ٹب؛ ناند ۔

**Turner : (n) [OFr. 'tornere'.]** (۱) گھمانے والا شخص یا جو لکڑی، دھات، ہڈی کی چیزوں کی شکل و صورت، تراش خراش درست کرتا ہے ۔ (۲) کمہار، کوزہ یا سفال گر خاص کر وہ جو برتنوں کو مکمل طور پر بناتا ہے اور چکنا کرتا ہے؛ خرّاد کرنے والا ۔ (۳) (عام) گھمانے والا؛ چکر کھانے والا؛ گھومنے والا ۔ (٤) ایک قسم کا لوٹن کبوتر یا گرہ باز کبوتر ۔ (٥) ورزشی انجمن کا ایک رکن جو جرمنی میں F. L. John نے۱۸۵۲-۱۷۷۸ میں قائم کی تھی ۔ (٦) جواہرات یا گھڑی کے پرزوں کو تراشنے والی مشین کا چلانے والا؛ لباس تیار کرنے والا جو تیار کئے ہوئے حصوں کو موڑتا ہے ۔

**Turner : (n)** اسکاٹ لینڈ کا سترھویں صدی کا دو اسکاٹ پینی قیمت کا سکہ ۔

**Turner : (n)** جمناسٹک یا کھیل کی انجمن کا ایک رکن؛ جمناسٹک کا ماہر ۔

**Turner harp : (n)** قطب شمالی کی عام سہ سالہ سگ ماہی ۔

**Turner hood : (n)** سہ سالہ کلاہ دار سگ ماہی ۔

**Turnera : (n) [mod. after William Turner.]** امریکی منطقۂ حارہ کی بڑی جنس کا پودا جس میں پتے اور زرد پھول متبادل طور پر ہوتے ہیں ۔

**Turneraceae : (n)** امریکی منطقۂ حارہ کی بیشتر جنس کے پودے یا جھاڑیوں کا خاندان ۔

**Turneraceous : (a)** مذکورہ بالا پھول سے متعلق ۔

**Turneresque : (a)** (۱) M. W. Turner (مصور) کی تصاویر سے مشابہ یا اس کی طرف ذہن کو منتقل کرنے والا ۔ (۲) Turner کی مناظری تصویروں کے طرز کا جن میں تیز رنگ ہو ۔

**Turnerite : (n) [f. name of C.H. Turnert+ -ITE.]** (کان کنی) ایک قسم کی دھات جو زرد یا بھورے (رنگ کے) بلور میں ہوتی ہے ۔

**Turner's yellow : (n)** ہڑتال؛ زر نیخ زرد ۔

**Turnery : (n)** (۱) خراد کا سامان ۔ (۲) خراد کرنا؛ خراد کا کارخانہ؛ خراد خانہ ۔ (۳) خراد کا فن؛ خراد کے ذریعے چیزوں کو یا ان کے نقشوں کو پایۂ تکمیل تک پہنچانا ۔ (٤) (جمع) خراد کا کام؛ خرادی کا برتن ۔ (٥) مشین کی دکان ۔

**Turngate : (n)** (۱) چکر دروازہ؛ گھومنے والا دروازہ ۔ (۲) دیکھو Turnstile ۔

**Turnhalle/Turnhall : (n)** ایک عمارت جو بطور جمناسٹک اسکول یا ورزش گاہ استعمال ہوتی ہے ۔

**Turnices : (n)** (ایک قسم کی چڑیا) Gruniformes کی چھوٹی شاخ۔

**Turnicidae : (n)** خشکی پر رہنے والی یورپی چڑیوں کا ایک قائم شکلہ خاندان۔

**Turnicine : (a)** مذکورہء بالا چڑیوں سے متعلق۔

**Turnicomorphae : (n)** Tunices کے مساوی (چڑیا کا) اعلیٰ خاندان۔

**Turning : (n)** (۱) محور کے چاروں طرف گردش؛ گردش ؛ دور ؛ دُھرے کے چاروں طرف گردش؛ صحیح راستے سے انحراف ۔ (۲) خراد کے ذریعے کسی چیز کی صورت گری کرنا؛ کسی چیز کی صورت گری کا فن خراد کے ذریعے؛ خراد کا کام؛ (جمع) ٹکڑوں یا کسی چیز کی تراش خراش؛ خراد (مشین پر)؛ جھکاؤ؛ خم؛ خمیدگی؛ موڑ ۔ (۳) (ادبی تخلیقات کو) کاٹ چھانٹ کر آخری شکل دینا؛ درست کرنا ۔ (٤) کسی چیز کے طرز یا رُخ کو متحرک کر کے تبدیل کرنا (جیسے محور پر) ۔ (۵) ورزش کی مشق F. L. John Turner کے طرز پر ۔ (٦) کایا پلٹ ؛ تقلیب ۔ (۷) جھکانے یا لپٹنے کا کام یا لپیٹے جانےیا تہ کئے جانے کی حالت؛ شکن؛ تہ ۔ (۸) حرکت کی سمت یا راستے میں تبدیلی؛ جھکاؤ؛ انحراف؛ پیچ و خم؛ چکر؛ پیچ دار راستہ ۔ (۹) خراد کرنا؛ دو راہا، موڑ جہاں ایک سڑک دوسری سڑک سے ملتی ھے یا وہ سڑک جو ملتی ھے ۔ (۱۰) خراد کا کام؛ خراد (کی مشین پر) کسی چیز کو کاٹ چھانٹ کر درست کرنا؛ کسی چیز کی تراش خراش خراد پر ۔ (۱۱) راستے کا حرکت کے رخ بدلنے کا کام ۔ (۱۲) (مجازاً) تغیر؛ کایا پلٹ؛ رو گردانی؛ (اپنی جماعت سے منحرف ہو کر) دوسری طرف ہو جانا ۔ (۱۳) تبدیلی؛ تغیر حالات؛ نشیب و فراز؛ تبادل ۔

**Turning : (a)** گھومنے والا؛ پھرنے والا؛ چکر دار ۔

**Turning bar : (n)** (۱) دیکھو Horizontal bar ۔ (۲) افقی شکل میں گاڑی ہوئی سلاخ جمناسٹکی ورزش کے لئے ۔

**Turning basin : (n)** کشتیوں کو گھمانے کے لئے کشادہ جگہ نہر کے آخر یا کم چوڑے نالے کے آخر میں ۔

**Turning bridge : (n)** (۱) دیکھو Turn bridge ۔ (۲) دیکھو Pivot bridge ۔ (۳) اُٹھاؤ پل؛ وہ پُل جو ضرورت کے وقت اُٹھایا جا سکے ۔

**Turning chisel : (n)** چھینی جو خراد مشین پر بنائی ہوئی چیزوں کو آخری شکل دینے میں کام آتی ھے ۔

**Turning engine : (n)** خراد؛ ایک چھوٹا انجن بڑے انجن کو الٹنے پلٹنے، معائنہ کرنے یا اس کو درست کرنے کے لئے ۔

**Turning gauge : (n)** ایک اوزار جو خراد میں سطحی پہلوؤں کو درست کرنے میں استعمال ہوتا ھے ۔

**Turning movement : (n)** غنیم کی فوج کے ایک بازو یا دونوں بازوؤں پر یا اس کے عقب سے حملہ اور عموماً سامنے سے بھی؛ دشمنوں کو گھیر کر حملہ آور ہونا ۔

**Turning plow : (n)** (۱) دیکھو Mold board plow ۔ (۲) ایسا ہل جس میں خمدار لوہا لگا ہو جس سے مٹی اُلٹ پلٹ کی جاتی ھے ۔

**Turning-point : (n)** (۱) نقطہء عود؛ نقطہء تغیر ؛ نقطہء انقلاب؛ نقطہء عروج ۔ (۲) (مجازاً) ایک نقطہ جس پر کسی قسم کی فیصلہ کن تبدیلی واقع ہوتی ھے؛ نازک نقطہ؛ نازک حالت؛ نازک مرحلہ ۔

**Turning rest : (n)** چکردار اوزار کے لئے ایک ٹیک آلہ ۔

**Turning saw : (n)** (۱) دیکھو Compass saw ۔ (۲) پتلے مخروطی بلیڈ کا دستی آرہ، چھوٹا دائرہ، خمدار شکل یا بے قاعدہ دھار بنانے کے لئے ۔

**Turning sickness : (n)** افریقی مویشیوں کی ایک قسم کی بیماری۔

**Turning spur : (n)** صدر لائن سے مڑی ہوئی ریل کی وہ پٹری جو گاڑی کے رُخ کو بدلتی ھے ۔

**Turning square : (n)** لکڑی کا چوکھونٹا ٹکڑا جو بیلن بنانے کے لئے موزوں ہو ۔

**Turning-table : (n)** (۱) متحرک پُل ۔ (۲) دیکھو Turntable ۔

**Turnip : (n)** (۱) شلجم کا پودا۔ (۲) شلجم؛ شلغم ۔ (۳) ایک بڑی دبیز جیبی گھڑی ۔ (٤) ایک بے وقوف شخص؛ احمق ۔ (۵) غیر دلچسپ اور مدھم کام ۔

**Turnip-aphid/-aphis : (n)** روکھ جوں؛ ایک قسم کا درخت کا کیڑا۔

**Turnip-bean : (n)** (۱) گرم ملکوں کا گول جڑ کا پودا ۔ (۲) منطقہء حارہ کا پیچاں پودا جس کی جڑیں بصلہ دار ہوتی ہیں شلغم سے مشابہ ۔

**Turnip-beetle/-flea : (n)** بالکل چھوٹا چمکیلا سیاہ پھلانگنے والا بھونرا جو شلجم کی نوخیز پتیوں کو اور دوسرے چھاربرگوں کو کھاتا ھے ۔

**Turnip-cabbage : (n)** (۱) دیکھو Kohlrabi ۔ (۲) (نباتیات) گانٹھ کی گوبھی ۔ (۳) دیکھو Rutabaga ۔ (٤) بڑا شلجم زردی مائل جڑ والا ۔

**Turnip-flea/Turnip flea/-jack : (n)** (۱) دیکھو Striped flea beetle- (۲) ایک چھوٹا کودنے والا کیڑا جس کے ہر بازو کے بیرونی خول پر زرد خط ھوتا ھے، اس کو شلجم اور دوسرے پودوں کا کیڑا کہا جاتا ھے ۔

**Turnip-fly : (n)** (۱) دیکھو Turnip-flea ۔ (۲) شلجم کے کیڑے کا بڑا پھل روپ ۔ (۳) یورپی آرہ مکھی جو شلجم کی پتیوں کے کنارے پر انڈا دینے کے لئے شگاف کاٹتی ھے؛ کرم شلجم؛ شلجم خور بھونرا ۔

**Turnip-lantern : (n)** شلجم کا خول دار پوست ۔

**Turnip leaf miner : (n)** چھوٹی مکھی کا بڑا پھل روپ ۔

**Turnip-maggot : (n)** کرم شلجم کا پھل روپ ۔

**Turnip radish/Turnip-rooted radish : (n)** کسی قدر کڑوی جڑوں کی مختلف قسم کی مولیوں میں سے کوئی ۔

**Turnip-rooted : (a)** گول چپٹی جڑ والا ۔

**Turnip-rooted celery/Turnip celery : (n)** (۱) دیکھو Celeriac ۔ (۲) اجمود؛ اجوائن خراسانی ۔

**Turnip-rooted chervil : (n)** یورپی دو سالہ (پودے کا) غذائی تکلا نما بصلہ یا گنٹھی؛ نیز پودا ۔

**Turnip-rooted parsley : (n)** (۱) دیکھو Hamburg parsley ۔ (۲) اجمود کی قسم کی نبات؛ ایک چھتردار پودا جس کی پتیاں مڑی ہوئی نہیں ہوتی ہیں، پھول خوشبودار اور سفید ہوتے ہیں ۔

**Turnip sawfly : (n)** یورپی آرا مکھی ۔

**Turnip-shell : (n)** Turbinellidae کے خاندان کا صدف؛ خاص کر Rapa کی جنس کا صدف؛ ایسے صدف کا خول ۔

**Turnip-tops/-greens : (n)** (عموماً جمع میں) شلجم کے تازہ پتے جو بطور سبزی استعمال ھوتے ہیں؛ شلجم کے نو خیز پتے ۔

**Turnip weed : (n)** (۱) دیکھو Joe-pyeweed ۔ (۲) Eupatorium کی جنس کے چند امریکی پودوں میں سے کوئی، خاص کر دو لمبے سال بھر رہنے والے امریکی پودوں میں سے کوئی ۔

**Turnip wood : (n)** (۱) دیکھو Bastard rosewood ۔ (۲) Meliaceae کے خاندان کا ایک آسٹریلیائی درخت ۔ (۳) Bastard rose wood کی سخت قیمتی لکڑی ۔ (٤) منطقہء حارہ کا ایک آسٹریلیائی درخت جس کی تازہ چھال شلجم کی طرح مہکتی ھے ۔

**Turnipfoot : (n)** (فرنیچرکا) گنبد نما پایا جس میں لمبی خمیدہ گردن بنی ھو ۔

**Turnipghost : (n)** بیجا؛ ھوّا ۔

**Turnipgrass : (n)** جنوب مغربی امریکا اور متصل میکسیکو کی ایک قسم کی گھاس جو بطورچارہ استعمال کی جاتی ھے ۔

**Turnipy : (a)** (۱) شکل اور ذائقے میں شلجم سے مشابہ ۔ (۲) بے طاقت؛ بے خون؛ بے روح؛ بے جان ۔

**Turnix : (n) [mod. L. Short for L. 'coturnix'.]** بٹیر یا سلوا کی طرح کی چڑیوں کے جنس کی تین انگوٹھے والی چڑیاں جو جنوبی یورپ اور ایشیا اور شمالی افریقہ کے گھاس والے میدانوں میں رہتی ہیں ۔

**Turnkey : (n)** (۱) قیدخانے کا کلید بردار؛ سُجّان؛ خاص طور پر ماتحت افسر؛ داروغہء جیل ۔ (۲) دندان سازی کا اوزار؛ دانت نکالنے کا اوزار یا آلہ ۔

**Turnover : (a)** تبدل پذیر؛ مڑا ھوا؛ الٹا ھوا ۔

**Turnover frequency : (n)** کسی چیز کی بار بار حرکت کا بار بار اعادہ ۔

**Turnover hinge : (n)** ایساقلابہ بنایا ھوا جس سے کواڑ دیوار سے لگ کر (اس کی وجہ سے) پورے طور پر کھل جائے ۔

**Turnover tax : (n)** (برطانیہ) ایک ٹیکس کُل کاروبار پر یا جملہ فروخت پر ۔

Turnpike : (n) [Late ME.] (۱) سڑک یا راستے پر لگایا ہوا نوکدار راہ بند ۔ (۲) چنگی کی ادائی تک کے لئے سڑک پر لگایا ہوا راہ بند؛ چنگی دروازہ ۔ (۳) چنگی سڑک خاص کر وہ سڑک جس پر چنگی کی وصولی کے لئے راہ بند لگایا گیا ہو یا لگایا گیا تھا؛ سڑک یا شاہراہ جس کے استعمال پر چنگی یا ٹیکس وصول کیا جاتا ہے؛ شاہراہ؛ عام راستہ ۔ (٤) (اسکاٹ لینڈ) زینے کا پیچدار راستہ ۔

Turnpike : (v) (۱) چنگی وصول کی جانے والی شاہراہ کی طرح (سڑک) بنانا۔ (۲) راہ بند کے ساتھ (سڑک) بنانا۔

Turnpike geranium : (n) یورو شلم کا شاہ بلوط ۔

Turnpike man : (n) چنگی وصول کی جانے والی سڑک؛ چنگی وصول کرنے والا شخص ۔

Turnpiker : (n) اُس شاہراہ پر سفر کرنے والا شخص جس پر چنگی دینا پڑتی ہے ۔

Turnpin : (n) مخروطی شکل کی بنائی ہوئی سخت لکڑی کی کھونٹی جو جست کے پائپ کے آخری حصوں کو وسیع کرنے میں استعمال ہوتی ہے ۔

Turnplate/Turns ratio : (n) (۱) (ریل) گردشی اڈا یا پلیٹ فارم ؛ (انجن کا رُخ پھیرنے کے لئے) گردشی میز؛ وہ گردشی پلیٹ فارم جو مرکزی محور پر گھومتا ہے ۔ (۲) دیکھو Turn sheet ۔

Turnplow /-plough : (n) (۱) دیکھو Mold board plow ۔ (۲) ہل کے پھال میں لگا ہوا آہنی خمدار پلیٹ ۔

Turnrow : (n) بغیر فصل والے کھیت کا لمبا پتلا ٹکڑا (کنارے پر یا آخر میں تاکہ ہل موڑا جا سکے) ۔

Turns : (n) گھڑی ساز کا خراد یا خرادی مشین ۔

Turnscrew : (n) پیچ کش ۔

Turnsheet : (n) بھاری، چپٹا آہنی یا فولادی پتر یا پلیٹ ۔

Turnsole : (n) [Late ME. - (O)Fr. 'tournsole'.] (۱) بنفشی نیلا یا ارغوانی رنگ کا مادہ جو Crozophora tinctoria سے حاصل ہوتا ہے ۔ (۲) ایک پودا جس کے پھول یا پتے سورج رُخ گھوم جاتے ہیں؛ سورج مکھی ۔ (۳) سالانہ آنولیہ پودا (یوروپین) ۔

Turnspit : (n) (۱) سیخ کباب کو گھمانے والا ۔ (۲) سیخ کباب لگی ہوئی آنکڑدار پہیا ۔ (۳) لڑکا یا کوئی آدمی، کباب کی سیخ کو گھمانے والا؛ نیز یہ تحقیراً بھی مستعمل ہے ۔

Turnstile : (n) چکر دروازہ؛ لکڑی یا لوہے کے چار بازوؤں کا گھومنے والا دروازہ ایسا جس سے آدمی گزر سکے مگر جانور نہیں یا اس طرح کی ایک ترکیب دروازے میں بنائی ہوئی، داخل ہونے والے آدمیوں کو کنٹرول یا شمار کرنے کے لئے ۔

Turnstone : (n) (۱) ایک قسم کی چڑیا جو پتھروں کو الٹ کر چھوٹے چھوٹے کیڑے کھانے کے لئے نکالتی ہے؛ آبی بٹیر ۔ (۲) پیچ کش؛ سنسنی ۔

Turntable : (n) دیکھو Turnplate

Turntable ladder : (n) (۱) دیکھو Aerial ladder ۔ (۲) وسعت پذیر آگ بجھانے والی سیڑھی جو عام طور پر سڑک پر رکھی رہتی ہے ۔

Turntail : (n) دُم دبا کر بھاگ جانے والا شخص؛ ساتھ چھوڑ دینے والا شخص؛ بے وفائی کرنے والا شخص ؛ بزدل ؛ ڈرپوک شخص ۔

Turnup : (n) (۱) کسی چیز کا مڑا ہوا حصہ؛ خاص کر لباس کا؛ (جمع) پاجامے کے کنارے کا مڑا ہوا حصہ ۔ (۲) تاش یا جوئے کے کھیل میں مخصوص پتے یا پانسے کا پلٹاؤ یا پلٹ جانا؛ پلٹا ہوا کارڈ یا پانسہ؛ (مجازاً) محض اتفاق؛ سکے کا اچھالنا؛ نتیجہ مطلقاً قسمت کی بات ہے ۔ (۳) مکّہ بازی کا مقابلہ ۔

Turnup : (a) (۱) مڑا ہوا؛ پلٹا ہوا (مختلف معنوں میں) ۔ (۲) موڑے جانے کے قابل بنا ہوا (جیسے کالر) ۔

Turnverein : (n): ورزش کرنے والوں اور کھلاڑیوں کی انجمن؛ ورزشی کلب ۔

Turnwrest/Turnwrist : (n) (۱) دیکھو Swievel plow ۔ (۲) (برطانیہ) ایسا ہل جس کے پھال میں الٹ دینے والی آہنی پلیٹ لگی ہو جس سے مٹی دائیں یا بائیں پھینکی جائے ۔

Turnwrest/Turnwrist : (a) الٹ پلٹ کر دینے والی آہنی پلیٹ لگی ہوئی (ہل کے پھال میں) ۔

Turonian : (n) (ارضیات) ماقبل عہد انسانیت کا یا اُس سے متعلق ۔

Turophile : (n) پنیر کا شائق؛ پنیر کا ماہر ۔

Turp : (v) (۱) تارپین ؛ روغنی رال ۔ (۲) دیکھو Turpentine۔

Turpentine : (n) [ME. 'terebentyne'.] (۱) تارپین؛ روغنی رال جو بعض صنوبری درختوں سے نکلتی ھے، خصوصاً جو تارپین کے درخت سے نکلتی ھے؛ نیز (عام) تارپین روح یا روغن تارپین ۔ (۲) تارپین کا درخت؛ تارپین کا پودا ۔

Turpentine : (v) (۱) (روغن تارپین سے) علاج کرنا؛ ملنا؛ لگانا ۔ (۲) صنوبر کے درخت سے تارپین نکالنا؛ تارپین جمع کرنا یا بنانا (روغن تارپین) ۔

Turpentine beetle : (n) درختوں کی چھال میں رہنے والے بھونروں میں سے Dendroctonus کی جنس کا کوئی بھونرا ۔

Turpentine-borer : (n) سوراخ کرنے والا بھونرا یعنی سنہرے بھونرے کا پہل روپ ۔

Turpentine moth : (n) چند چھوٹےکیڑوں میں سے Retinea کی جنس کا کوئی کیڑا جس کا پہل روپ صنوبر کی ٹہنیوں کو اورخردرخت کی نازک کونپلوں کو کھا جاتا ھے ۔

Turpentine oil : (n) تارپین کا تیل؛ روغن تارپین ۔

Turpentine pine : (n) (۱) دیکھو Long leaf pine ۔ (۲) جنوبی امریکا کا صنوبر کا درخت جس کے پتے بہت لمبے، سیاہی مائل سبز ہوتے ہیں ۔

Turpentine state : (n) شمالی کیرولینا؛ یہ ریاست تارپین کی گراں قدر مقدار کی وجہ سے مشہور ھے ، کیونکہ روغن تارپین صنوبر کے جنگلوں سے حاصل ھوتا ھے ۔

Turpentine tree : (n) تارپین کا درخت ؛ کوئی درخت جس سے تارپین نکلتا ھے ؛ خاص کر صنوبر کا درخت ۔

Turpentine weed : (n) شمالی امریکا کے چند پودوں میں سے کوئی جس کی بُو یا خوشبو تارپین کی بُو سے مشابہ ھوتی ھے ۔

Turpentiner : (n) مزدور جو تارپین جمع کرتا ھے ۔

Turpentinic/Turpentinus/Turpentiny : (a) (۱) تارپین کا؛ تارپینی یا تارپین سے متعلق ۔ (۲) تارپین سے مشابہ؛ تارپین نما ۔

Turpeth/Turbith : (n) [med. L. 'turbithum'. 'turpethum' Arb. 'turbid'.] جنوبی ایشیا اور آسٹریلیا کے ایک پودے کی جڑ جو مسہل کے لئے استعمال ھوتی تھی ؛ ترپد؛ دست آور دوا؛ ایک ہندوستانی اور آسٹریلیائی پودا؛ نیز پودا یا اس کی جڑ؛ تربد؛ نسوت ۔

Turpeth mineral : (n) Calomel رَس کپور (دست آور دوا) ۔

Turpinite : (n) آتش گیر مادہ جو بم بنانے میں استعمال ھوتا ھے ۔

Turpis causa : (n) [L.] غیر معقول اور ناجائز وجہ جو تعہدی یا پابندی کے لئے کافی نہیں ھے ۔

Turpis contractus : (n) [L.] غیر اخلاقی یا غیر مہذب معاہدہ جو ناقابل نفاذ ھو ۔

Turpitude : (n) [L. 'turpitudo'.] بُرا چال چلن؛ شرمناک چال چلن؛ بُرا اخلاق؛ شرارت؛ کمینہ پن؛ فسق و فجور؛ خباثت؛ بد نفسی ۔

Turps : (n) Turpentine کا متبادل یا مخفف ۔

Turquoise : (n) [Late ME. 'turkeis'.] (۱) ایک بیش بہا پتھر؛ قیمتی پتھر جو ملک فارس میں پایا جاتا ھے؛ فیروزہ ۔ (۲) ایک رنگ کا نام ۔

Turquoise : (a) بیش بہا پتھر یا فیروزے کے رنگ کا ۔

Turquoise berry : (n) (۱) تسمانیا کا ایک پودا Liliaceae کے خاندان کا جس کے پھول سفید اور پھل نیلے ھوتے ہیں ۔ (۲) دیکھو Asiatic sweet leaf ؛ ایک مشرقی ایشیائی جھاڑی ۔

Turquoise blue : (n) تغیر پذیر رنگ؛ اوسطاً ہلکا سبزی مائل نیلا ۔

Turquoise green : (n) تغیر پذیر رنگ ہلکا نیلا مائل سبز ۔

Turret : (v) مضبوط کرنا؛ مستحکم کرنا یا گھومنے والے برج توپ سے آراستہ کرنا ۔

Turret : (n) [OFr 'torete'.] (۱) برجی؛ منارچہ؛ منار ۔ (۲) (فوج) برج گردان؛ چھوٹا سا گھومنے والا برج توپ اور توپچیوں کے لئے (قلعے یا جہاز میں) ۔ (۳) کئی منزل کی پہیے دار عمارت جو قلعے پر حملہ کرنے میں کام آتی ھے ۔ (٤) (امریکا) ریلوے کی مسافر گاڑی کی چھت

Turreted : (a) (۱) برجی دار؛ مینار دار؛ برجی سے مشابہ کسی چیز سے آراستہ؛ خاص کر ۔ (۲) دیکھو Turrieted۔

Turrical : (a) [L. 'turris'.] برجی یا مینار کا یا اس سے متعلق یا اس سے مشابہ؛ برجی نما ۔

Turricula : (n) برتن یا زیور مینار یا بُرجی سے مشابہ ۔

Turricular : (a) برجی یا مینار کی شکل کا یا اس سے مشابہ ۔

Turriculate/Turriculated : (a) [L. 'turricula'.] (۱) چھوٹی برجی والا؛ چھوٹی برجی جیسا بنا ہوا ۔ (۲) برجیوں سے آراستہ ۔ (۳) دیکھو Turreted ۔

Turriferous : (a) [L. 'turrifer', 'turriferous'.] برجیوں والا؛ میناروں والا ۔

Turrilite : (n) [mod. L. 'turrilites'.] Turrities کی جنس کا ایک سنگوارہ سرپایہ ۔

Turrilites : (n) [L. 'turris'.] چاکی امونی فوسل سر پایہ کی جنس۔

Turris : (n) [L.] چھوٹے سمندری گھونگے کی جنس ۔

Turritella : (n) [irreg fr. L.'turris'.] ایک قسم کاسمندری بل دار گھونگا۔

Turrited/Turrite : (a) [L. 'turritus'.] (۱) دیکھو Turreted ۔ (۲) (خاص کر گھونگا) لمبے کلس والے مینار سے مشابہ ۔

Turritellid : (n) [mod. L.'turritellidae'.] (حیوانیات) Turritellidae کی جنس کا نا عمہ یا معدہ پا؛ پیچ دار صدف ۔

Turritelloid : (a) پیچ دار صدف سے مشابہ ۔

Turritid : (a) [L. 'turridae' + 'turritidae'.] Turritidae کایا اُس سے متعلق۔

Turritid/Turrid : (n) Turritidae کے خاندان کا صدف ۔

Turritidae : (n) [L. irreg fr. 'turris'.] وسیع طور پر پھیلے ہوئے خاندان کا بحری معدہ پا صدف ۔

Turrum : (n) [Native of Australia.] ایک آسٹریلیائی غذائی مچھلی Carnax کی جنس کی ۔

کا بالائی مرکزی حصہ ۔ (۵) خراد یا برما وغیرہ سے منسلکہ چیز، گول یا کثیر الاضلاعی بلاک پر مشتمل خانوں کے ساتھ مختلف ٹھپوں یا تراشنے والے اوزاروں کے لئے جو گھمائے جانے کے قابل ہوں ۔ (٦) (نقابت) چھوٹا منار ایک بڑے منار کے سرے پر ۔ (۷) چند قسم کے آلات کے دستے ۔ (۸) دیکھو Turret nozzle ۔ (۹) دیکھو Turret pipe۔ (۱۰) آگ بجھانے والے ٹرک پر خطرے کی خبر دینے والا ۔

Turret angle-rack tool : (n) خراد (مشین) میں چھوٹی مخروطی شکل کی چیزوں کو موڑنے کا ایک آلہ یا اوزار ۔

Turret captain : (n) ایک ادنیٰ افسر (جیسا کہ امریکی بحریہ میں ہوتا ہے) ۔

Turret clock : (n) دیوار گھڑی مینار کے لئے جس میں ایک یا زیادہ ڈائل ہوتے ہیں؛ مینار گھڑی ۔

Turret cutter : (n) کونلہ کاٹنے کا آلہ یا اوزار ۔

Turret-deck : (n) مال بردار جہاز کا بالائی عرشہ جس میں جہاز کے بغلی حصے اصل عرشے سے کروی طور پر اوپر کی طرف جھکے ہوتے ہیں ۔

Turret drier : (n) لکڑی کی عمارت عام پانچ منزلی ہَوا آنے اور گرم رہنے کی ترکیبوں کے ساتھ جسے چمڑے کو سکھانے کے لئے کام میں لایا جاتا ہے ۔

Turret drill : (n) یک تکلا برما یا چند منسلک بر مے (ایک ساتھ) ۔

Turret-head : (n) (۱) محوردار آلہ گیر ۔ (۲) دستہ جومختلف قسم کے اوزاروں میں لگایا جاتا ہے ۔

Turret-lathe : (n) ایک خراد یا برما ۔

Turret-ship : (n) جنگی جہاز گھومنے والے برج توپوں کے ساتھ ؛ جہاز جس کے برج گرداں میں توپیں ہوں ۔

Turret spider : (n) کیلیفورنیا کا مکڑا ۔

Turret steamer : (n) ایک اسٹیمر (پشت وہیل ماہی نما) کٹہرے دار چھوٹے چھوٹے دروازوں کے ساتھ۔

Turret tuner : (n) ریڈیو کی آواز کو مختلف اسٹیشنوں سے منسلک کرنے والا سوئچ ۔

Turse : (n) [ME.] (۱) دیکھو Bundle ۔ (۲) دیکھو Load ۔

Tursiops : (n)[L. fr 'tursio'.] Dolphion بڑی بھاری جسم والی کی جنس کی (مچھلی) ۔

Turtle : (n) [OE. 'turtla'. OHG 'turtulo'.] ۔ (۱) دیکھو Turtle-dove (۲) (مجازاً) آدمی کےلئے پیار و محبت کی اصطلاح یا خاص کر عشاق کے لئے یا شادی شدہ لوگوں کے لئے؛ کنایتاً قمری کی محبت جو اسے اپنے رفیق سے ہوتی ہے ۔

Turtle : (n) [Fr. 'turtue'.] (۱) بحری کچھوؤں کی ایک قسم نیز دوسرے کچھوے ؛ مختلف قسم کے کچھوؤں کا گوشت جو بطور غذا استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) (طبیعیات) ایک خمدار تختہ جس میں ٹائپ کے حروف یا چھپائی کی تختیاں مضبوطی سے لگادی جاتی ہیں جو گردشی طباعتی پریس کے کسی ایک بیلن پر چپکادی جاتی ہیں ۔

Alligator-turtle : اسے Aligator tortoise بھی کہتےہیں ۔

Chicken-turtle : کچھوے کی ایک قسم ۔

Green turtle : خار پشتان (Chetonia) کی مختلف قسمیں جن کے سبز خول ہوتے ہیں ۔

Greenland turtle : شمالی امریکا کے ایک شمال مشرقی بڑے جزیرے کا ایک قسم کا سیاہ دریائی پرند ۔

Sea-turtle : دیکھو Greenland turtle

To turn turtle : کچھوا پکڑنا (پشت کی طرف الٹ کر)؛ مجازاً الٹ جانا؛ اوندھا ہو جانا (کشتی وغیرہ کا) ۔

Turtle-back : (n) (انجینیات) اسٹیمر کے عرشے کے اوپر ایک محراب دار ساخت، کمان یا قوس پر اور کبھی دنبالہء جہاز پر طوفانی یا متلاطم سمندر سے ہونے والے نقصان سے بچانے کے لئے پتھر کا کھردرا بنایا ہوا ٹکڑا جس کا ایک یا دونوں رخ کسی قدر محدب ہو ۔

Turtle back/-backed : (a) کچھوے جیسی پشت والا ۔

Turtle-back scale : (n) نرم چھلکا ۔

Turtle-back shooting : (n) زمین پر لیٹ کرتیراندازی (پوری قوت کے ساتھ نشانے پر مارنے کے لئے) ۔

Turtle-branacle : (n) بحر منجمد شمالی کا ہنس جس کی خوراک بحری کچھوا ہے ۔

Turtle bloom : (n) شمالی امریکا کا ایک قسم کا پودا ۔

Turtle-catcher : (n) کچھوے کا شکاری؛ کچھوا پکڑنے والا شخص ۔

Turtle-cowry/-cowrie : (n) خوبصورت وضع کی بڑی کوڑی ۔

Turtle-crab : (n) ہر ملک کا بحری کیکڑا ۔

Turtle-crawl: (n) (۱) کچھوے کا دنبالہ اس کے رہنے کی جگہ سےپانی تک ۔ (۲) باڑہ جس میں کچھوے رہتے ہیں ۔

Turtle-deck : (n) دیکھو Turtle back

Turtle-dove : (n) [ME.] Turtur کی جنس کی فاختہ خاص کر عام یورپی قسم کی قمری، جنگلی فاختہ، ٹوٹرو ۔

Turtle dove : (v) صاف طور پر محبت کا اظہار کرنا ۔

Turtle fishing : (n) کچھوا پکڑنا یا اس کا شکار کرنا ۔

Turtle-grass : (n) دو بحری پودوں میں سے ایک جس کے پتے کم چوڑے گھاس کی طرح ہوتے ہیں ۔

Turtle green : (n) معتدل زردی مائل سبز ۔

Turtle head : (n) دیکھو Turtle bloom

Turtle neck : (n) [Origin U.S.] چست سوئٹر یا جرسی ۔

Turtle-neck : (a) گول گلے والی (سوئٹر یا جرسی) ۔

Turtle-necked : (a) (سوئٹر یا جرسی) گول گلے والی ۔

Turtle peg : (n) ۔ الگ کئے جانے کے قابل دھار دار فولادی لوہا ۔

Turtle-shell : (n) ۔ (۱) کچھوے کا خول ۔ (۲) دیکھو Turtle cowry

Turtle stone : (n) کیلسیم دار انجماد یا آہکی انجماد ۔

Turtler : (n) آدمی یا جہاز جو کچھوا پکڑنے کے لئے مقرر کیا جاتا ہے یا جو کچھوا پکڑتا ہے یا اس کے

انڈوں کو جمع کرنے والا شخص؛ کچھوے کا بیوپار کرنے والا شخص۔

Turtlet : (n) کم عمر یا چھوٹا کچھوا۔

Turtling : (n) کچھوا پکڑنے یا شکار کرنے کا عمل ؛ کچھوا پکڑنا یا شکار کرنا۔

Turtosa : (n) [Origin unkn.] افریقی شاہ بلوط۔

Tuscan : (a) [Fr. 'tuscan'.] (۱) دیکھو Etruscan ۔ (۲) Etruria کایا قدیم Etruria سے متعلق یا وہاں کے باشندوں کا ۔ (۲) شسکنی کا؛ (تعمیرات) یونان کے پانچ قدیم طرزوں میں سب سے سادہ اور بھدے طرزوں سے متعلق ۔ (۳) گیہوں کی پتلی ڈانٹ کا یا اس سے متعلق (ہیٹ بنانے کے لئے)؛ نیز اس کے سنہرے زرد رنگ سے متعلق۔

Tuscan : (n) (۱) دیکھو Etruscan ۔ (۲) قدیم Etruria کا باشندہ ۔ (۳) Etriuscan قوم کی زبان ۔ (٤) شسکن کا باشندہ ۔ (٥) شسکنی زبان۔

Tuscan brown : (n) معتدل بھورے سے سرخ بھورے رنگ تک یعنی پنسل سے زیادہ سیاہ۔

Tuscan red : (n) (۱) معتدل سرخی مائل بھورا ۔ (۲) ارغوانی مائل سرخ رنگنے کا رنگ۔

Tuscan tan : (n) (۱) دیکھو Sauteme ۔ (۲) ہلکا بھورا ۔

Tuscany : (n) (۱) دیکھو Colcothar ۔ (۲) معتدل سرخی مائل بھورا ۔

Tuscarora : (n) (۱) شمالی کیرولینا کی آئی رو کوئین ۔ (۲) (Iroquoian) قوم اور بعد ازآں نیو یارک اور اُنٹیریو (Ontario) کی قوم کا ایک فرد ۔ (۳) ٹس کیرورا (Tuscarora) قوم کی زبان ۔

Tusch : (n) سنکھ یا قرنا یا ترنی باجا اور ڈھول ۔

Tusche : (n) سنگی طباعت والی روشنائی کی قسم کی چیز جو نقش و نگار بنانے میں استعمال ہوتی ہے ۔

Tuscher : (n) چھاپے کے پتھر یا پتر پر نقش و نگار یا تصویر بنانے والا شخص۔

Tusculan : (a) [L. 'Tusculanus'.] (Tusculum) قدیم شہر ٹسکولم کا یا اس سے متعلق ۔

Tush : (n) [ME. ' tus(s)ch, tos(s)ch.'] لمبا نوک دار دانت خاص کر گھوڑے کی کُچلی؛ کلبی دانت خاص کر گھوڑے کا ؛ بعض ہندوستانی ہاتھیوں کے ٹھنٹھ دانت۔

Tush : (n) (۱) (قدیم) ہُشت (حقارت یا خفگی کے موقع پر آتا ہے) : اظہار نفرت و حقارت کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) کلمہ٭ حقارت ۔

Tush : (v) تضحیک کرنا؛ تحقیر کرنا؛ بے چینی ظاہر کرنا ۔

Tush/Tushin : (n) ٹفلس کے شمال کی جارجین قوم کا ایک فرد ۔

Tushed : (a) (۱) نوکدار دانتوں والا ۔ (۲) دیکھو Tusked ۔ (۳) ناب کا؛ دانت کا ۔

Tushery : (n) (۱) ادنیٰ قسم کی قدیم (ادبی زبان) ۔ (۲) R. L. Stevenson کا نام رومانی طرز تحریر کے لئے ۔

Tusi/Tussi/Tutsi : (n) (۱) مشرقی افریقہ کےیورنڈی (Urundi) اور رُنڈی (Rundi) کا ۔ (۲) مویشی رکھنے والا حکمراں ۔

Tusk : (n) (۱) دیکھو Cusk ۔ (۲) بڑی سمندری مچھلی، جو کھائی جاتی ہے ۔

Tusk : (n) [OE. 'tux'.] (۱) لمبا نوکیلا دانت؛ ناب (خصوصاً ہاتھی، والرس وغیرہ کا) ؛ دندان دراز ؛ عاج ۔ (۲) (سراون، قفل وغیرہ کا) لمبا دندانہ ۔ (۳) (خاص کر لمبا یا اگلا) دانت جیسا کہ ہاتھی کا؛ گھوڑے کے اگلے دانت کو بھی کہتے ہیں ۔ (٤) نکلا ہوا حصہ یا نکلی ہوئی چیز جانور کے لمبے دانت سے مشابہ ۔

Tusk : (v) (۱) ناب چبھونا؛ ناب سے پھاڑنا یا زخمی کرنا ؛ کھود ڈالنا (زمین) ۔ (۲) دانت دکھانا؛ ناب استعمال کرنا یا گھسنا؛ (گھوڑا) سختی سے کھینچنا؛ ہاتھی کی طرح دانت سے کاری ضرب لگانا؛ چبھونا ۔ (۳) (نقابت) فیل دنداں سے آراستہ کرنا ۔ (٤) دانت کٹکٹانا یا پیسنا؛ دانت دکھانا۔

Tusk-shell : (n) دیکھو Tooth-shellناب صدفاں کی جنس کا صدف۔

Tusk-tenon : (n) چول جو ایک یا زیادہ چھوٹے چھوٹے لکڑی کے ٹکڑوں سے مضبوط کی گئی ہو ۔

Tusked : (a) (۱) دراز دنداں؛ لمبے دانتوں والا؛ دانت کا ۔ (۲) (نقابت) دانتوں والا یا لمبے نوک داردانتوں والا ۔

Tuskegee : (n) (۱) مشرقی مرکزی الاباما (Alabama) کی مسکوجین (Muskogean) قوم ۔ (۲) Tuskegee قوم کا ایک فرد ۔

Tusker : (n) دراز دنداں چوپایا (خاص کر نر ہاتھی) یا دراز دنداں جنگلی بھال ۔

Tuskless : (a) بے نوک دار یا لمبے دانت والا؛ بغیر عاج کا ۔

Tusklike : (a) ہاتھی دانت سے مشابہ خاص کر مخصوص سائز یا مخصوص شکل کی وجہ سے؛ فیل دنداں نما ۔

Tuskey : (a) دراز دنداں؛ لمبے نوک دار دانت کا؛ ناب دار ۔

Tussal : (a) [L. 'tussis'.] کھانسی سے متعلق یا کھانسی کے ذریعے ظاہر کیا ہوا ۔

Tusseh/Tussore/Tusser/Tussur : (n) [Hindi, 'tasar'.] (۱) تسر؛ مشرقی ریشم کا کیڑا یعنی پروانے کا پھل روپ ۔ (۲) کھر درا رنگین ریشہ جو چین اور ہندوستان کے ریشم کے کیڑے پیدا کرتے ہیں ۔ (۳) ایسے ریشم سے مختلف بنے ہوئے کپڑوں میں سے کوئی ۔

Tussic : (a) [late L. 'tussicus'.] دیکھو Tussal

Tussie-mussie : (۱) Tuzzy - muzzy کا متبادل ۔ (۲) پھولوں کا ہار؛ گلدستہ ۔

Tussilago : (n) [L.] زمینی بیل کے مخلوط زرد پھولوں کے سدا بہار پودوں کی ایک قائم شکلہ جنس ۔

Tussis : (n) [L.] کھانسی؛ سرفہ؛ سعال ۔

Tussive : (a) [L. 'tussis'.] کھانسی سے متعلق؛ کھانسی کی قسم کا؛ سعالی؛ کھانسی سے ہو جانے والا (مرض) ۔

Tussle : (n) (۱) کشمکش؛ گتھم گتھی؛ دھینگامشتی؛ لڑائی؛ جھگڑا؛ جوتی پیزار؛ ہاتھا پائی ۔ (۲) ہاتھ پاؤں مارنا (بچ نکلنے کے لئے) ؛ سخت کوشش؛ سخت مقابلہ ۔ (۳) (مجازاً) تیز ، سخت اور بالاراده مخاصمت یا جھگڑا ، لڑائی ۔ (۳) کشمکش حیات؛ سخت بحث و مباحثہ ۔

Tussle : (v) [ME 'Tussillen'.] (۱) لڑنا خاص کر زور دارطریقے سے، شدت کے ساتھ ؛ زور سے ڈھکیلنا یا کھینچنا؛ ہاتھا پائی کرنا؛ دھینگا مشتی کرنا ۔ (۲) کسی کے ساتھ لڑ پڑنا؛ زور سے دھکا دینا یا کہنی مارنا (نیز مجازاً) ۔

Tussock : (n) [Origin unkn.] (۱) گھنے بالوں کا گچھا؛ لٹ؛ پولا ۔ (۲) گھاس کا گچھا ۔ (۳) سرفہ؛ بھوا؛ تتلی کا لاروا یا پھل روپ ۔ (٤) دیکھو Tussock sedge ۔ (٥) گھاس کے گچھوں سے بھری ہوئی زمین ۔ (٦) دیکھو Tussock moth ۔

Tussock bellflower : (n) سدا بہار جرسی پھول ؛ لالہء کوہی ۔

Tussock caterpillar : (a) (۱) Tussock - moth کا لاروا ۔ (۲) ایک قسم کا پروانہ جس کا لاروا گچھے کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Tussock-grass : (n) دیکھو Tufted hair grass

Tussock-moth : (n) مختلف مدھم رنگ کے کیڑوں میں سے کوئی ۔

Tussock sedge : (n) شمالی امریکی عام سوان گھاس جو دلدلی نرم اور سیلابی زمینوں پر ہوتی ہے ۔

Tussocked : (a) گچھے دار؛ لٹ دار؛ نیز گھاس کے گچھے سے ڈھکا ہوا ۔

Tussocker : (n) (نیوزی لینڈ) دیکھو Tramp

Tussocky : (a) گچھے دار؛ Tussah کا متبادل ۔

Tussore : دیکھو Seashell pink

Tussore : (n) ہلکے سے لے کر معتدل زردی مائل گلابی ۔

Tussore : (n) دیکھو Tusseh

Tussore-moth : (n) ایک قسم کا پروانہ جس کا پھل روپ گچھے کی شکل کا ہوتا ہے؛ کوئی پروانہ جس کا لاروا تسر پیدا کرتا ہے؛ کاکلی پروانہ ۔

Tussore-(silk)worm : (n) تسر پیدا کرنے والا کوئی ریشم کا کیڑا ۔

Tut : (n) [Origin unkn.] (۱) (مغربی بول چال) چھوٹی جگہ بیٹھنے کی یا پیال کا بنا ہوا گدا؛ مسند یا گدا اس پر جھکنے کے لئے ۔ (۲) گیند کا ایک کھیل نیز Rounders کے کھیل میں آغاز کی جگہ ۔

Tut : (n) [A natural utterance] ہٹ (فجائیہ) ؛ جھلاہٹ ، حقارت اور سرزنش کے موقعوں پر بولتے ہیں ۔

Tut : (n) [Origin Unkn.] (کان کنی) کام؛ مزدوری ؛ مزدور کا کام ۔

Tut : (n) [Origin Unkn.] ٹھیکے کا کام؛ اجرتی کام؛ اجرت کا کام ۔

Tut : (v) چیخ کی آواز نکالنا؛ چیخنا ۔

Tut tut : (n) یہ کلمہ اظہار ناپسندیدگی کے لئے استعمال ہوتا ھے ؛ اظہار ناپسندیدگی کے لئے ٹٹ ٹٹ کی آواز نکلنا ۔

Tutania : (n) [f. Tutin, inventor's name.] برطانوی دھات کا سابق نام: دوسری دھاتوں کے ساتھ ٹن کا سفید مخلوط دھات (مثلاً سرمہ، تانبا) ۔

Tutball : (n) (۱) (روز مرہ انگریزی) قدیم انگریزی کھیل کرکٹ کی طرح کا جسے خاص کر عورتیں کھیلا کرتی تھیں ۔ (۲) دیکھو Rounders ۔ (۳) گیند اور بلے کا انگریزی کھیل جس میں کھلاڑیوں کو چکر لگانا پڑتا ھے ۔

Tutchone : (n) (۱) جنوبی مغربی یوکون (Yokon) ، الاسکا (Alaska) کی Athapaskan قوم ۔ (۲) Tutchone قوم کا ایک فرد، رکن ۔

Tutee : (n) متعلم؛ شاگرد ۔

Tutela : (n) [L.] (۱) (قانون رومن، عدالتی اور اسکاٹ لینڈ) اتالیق کا حق اور اختیار اپنے وارڈ (زیر نگرانی یا ولایت) پر ؛ وارڈ یا زیر نگرانی نابالغ یا شاگرد سے اتالیق کا رشتہ یا تعلق ۔ (۲) (رومن قانون) ولایت عورت کی بلالحاظ عمر جو مارشل کے تحت میں نہیں ھے یا پدرانہ اختیار میں کسی کے جسے اس کا کوئی رشتے دار قانونی طور پر رکھتا ہو ۔

Tutelage : (n) [L. 'tutela'.] (۱) ولی یا محافظ کا عہدہ یا کام؛ تحفظ؛ خبر گیری؛ سر پرستی کسی زیر ولایت نابالغ کی؛ تولیت ۔ (۲) تعلیم ؛ درس ؛ معلمی؛ اتالیقی ۔ (۳) کسی کے زیر پرستی یا نگرانی میں رہنے کی حالت ۔ (٤) دیکھو Instruction ۔ (۵) اثر کسی آدمی، اسکول یا تحریک کا جو کسی فرد پر ڈالا جائے ۔

Tutelar : (a) [L. 'tutelaris'.] (۱) ولیانہ؛ سر پرستانہ؛ ولی یا سرپرست کا ۔ (۲) دیکھو Tutelary ۔

Tutelar : (n) مربی دیوتا؛ فرشتہ؛ بزرگ (خدا رسیدہ) ۔

Tutelary : (a) [L. 'tutelarius.] (۱) (فوق الفطرت قدرت کا) محافظ؛ ولی یا سرپرست یا مربی کا درجہ رکھنے والا ، خاص کر کسی مخصوص آدمی یا چیز کی حفاظت یا نگہبانی کرنے والا ۔ (۲) حفاظت یا محافظ یا سر پرست سے متعلق یا اس تحفظ سے متعلق جو کسی ولی یا محافظ سے ملتا ھے ۔

Tutelary : (n) حفاظتی اختیار یا حفاظت کا اختیار یا قدرت؛ مربی دیوتا ؛ دیوتا کا سا اختیار رکھنے والا۔

Tutelo : (n) (۱) ورجینیا (Virginia) اور شمالی کیرولینا کی Siouan قوم ؛ ایسی قوم کا ایک فرد ۔ (۲) Tutelo قوم کی زبان ۔

Tutenage : (n) [Marathi, 'Tuttinag'.] کسی قدر سفید تانبے، جست اور نکل کی بہرت تھوڑے لوھے، چاندی یا آرسنک کے ساتھ جو جرمن سلور سے مشابہ ھوتی ھے؛ جرمن سلور کی ایک مخلوط دھات ۔

Tutin : (n) ایک زہریلا بلوری گلوکو سائیڈ (شکر) $C_{15} H_{18} O_6$ ۔

Tutiorism (n) [L. 'tutior'.] محتاطیت (عقیدہ) ۔

Tutiorist : (n) [L. 'tutior'.] اخلاقی طور پر بہت زیادہ محتاط؛ (عقیدہ) محتاطیت کا حامی ۔

Tutlus : (n) (روز مرہ انگلش) اجرتی کام کی ادائی ۔

Tutmoney : (n) نابی یا وزن سے کام کی اجرت یا مزدوری ۔

Tutor : (n) [Late ME.] (۱) گھر پر پڑھانے والا معلم ؛ خانگی معلم ۔ (۲) اتالیق جس کے سپرد کسی کی پوری تعلیم و تربیت ہو ۔ (۳) (انگریزی یونیورسٹیاں) ٹیوٹر؛ (طالب علموں کی تعلیم کا) نگراں ۔ (٤) ولی (نابالغ) ۔ (۵) (قانون ۔ رومن اور اسکاٹ لینڈ) (کسی شخص کے نا اہل ہونے کی حالت میں یا نا کام ھونے کی صورت میں) (نابالغ) کے باپ کے (انتظام جائداد میں) سرپرست؛ ولی؛ متولی؛ کسی ریاست کا نگراں، نمائندہ اور منتظم ۔ (٦) (امریکن یونیورسٹیوں اورکالجوں میں) معلم پروفیسر کے ماتحت ۔

Tutor : (v) (۱) کسی کا اتالیق ھونا؛ تعلیم دینا ؛ سکھانا ۔ (۲) قابو میں رکھنا (جذبات وغیرہ کو) ۔

(۳) اتالیقی کا کام یا پیشہ کرنا ۔ (٤) (کسی کو) کیا کرنا یا کیا کہنا چاہیئے یہ بتانا یا سکھانا (برے معنی میں بھی) ؛ (گواہ یا اس کی گواہی میں) تحریف کرنا؛ ناجائز اثر ڈالنا ۔ (٥) (امریکا) کسی اتالیق سے تعلیم پانا خاص کر نجی طور پر ۔

Tutor dative : (n) [L. 'tutor dativus'.] وصیتی ولی کی عدم موجودگی میں رومن مجسٹریٹ کا مقرر کردہ ولی یا قانونی ولی قریبی رشتے دار میں سے جس کو اس بات کا مجاز ہو کہ وہ کسی مجسٹریٹ کی منظوری کے بغیر بعض ترجیحی حکم کے مطابق کام کرے؛ مختار عام ؛ (بعض موقع پر) وصیتی ولی (بھی کہتے ہیں) ۔

Tutorage : (n) (۱) اتالیقی؛ معلمی؛ معلم کا عہدہ ؛ نگرانی؛ ولایت ؛ (خاص کر یونیورسٹی میں) اس کی فیس یا اجرت ۔ (۲) دیکھو Tutorship ۔ (۳) دیکھو Tuition ۔

Tutoress : (n) معلمہ؛ خاتون ولی یا سرپرست ۔

Tutorhood : (a) دیکھو Tutorage

Tutorial : (a) [L. 'tutorius'.] (۱) معلم یا اتالیق سے متعلق؛ (اکسفورڈ عامیانہ) ٹیوٹر (اتالیق) کا؛ حلقۂ درس یا کلاس ۔ (۲) (قانون رومن اور اسکاٹ لینڈ) قانونی سرپرست سے متعلق ۔ (۳) معلم یا اتالیق سےمتعلق خاص کر کالج کے اتالیق سے متعلق ۔

Tutorial : (n) وہ کلاس یا سیمینار جس میں معلم یا اتالیق صرف ایک یا چند متعلم کو گفت و شنید کے ذریعے تعلیم دیتا ھے ۔

Tutorially : (adv.) اتالیقی یا معلمی کے طور پر ؛ معلمی کے طریقے سے ۔

Tutorize : (v) معلم یا اتالیق کی طرح کام کرنا؛ معلم یا اتالیق ھونا؛ معلم یا اتالیق کی طرح کام کرنا؛ معلم یا اتالیق کی حیثیت سے تعلیم دینا ۔

Tutorless : (a) بغیر معلم یا اتالیق کا ۔

Tutorly : (a) معلم یا اتالیق کا یا اس سے متعلق یا اس کے لئے موزوں؛ استادانہ ۔

Tutorship : (n) (۱) اتالیقی؛ معلمی؛ اتالیق یا معلم کا کام یا عہدہ؛ ولی ۔ (۲) دیکھو Tutelage ۔

Tutoyer : (v) [F to address with the pronoun tu] بے تکلفی سے مخاطب کرنا ۔

Tutress : (n) [OFr .'tutresse', L. 'tutrix'.] دیکھو Tutoress

Tutrix : (n) دیکھو Tutoress

Tutsan : (n) [ME, 'totsane'.] مختلف پودوں کا ایک نام جو اندمال کے لئے فائدہ بخش ہیں ۔

Tutsi : Tusi کا متبادل ۔

Tutti : (n) [It] (۱) (موسیقی) (موسیقی میں متفقہ طور پر گانے کی ہدایت کہ) سب گانے والے مل کر ایک ساتھ گائیں ۔ (۲) کئی آدمیوں کے مل کر گانے، کئی باجوں پر ساتھ بجانے کی چیز نیز گانے میں وہ حرکت جو سب گانے والے مل کر ایک ساتھ کریں؛ ایک ساتھ مل کر گانے بجانے کا مجموعی اثر ۔

Tutti : (a) ساتھ مل کر ہدایت دینے والا ۔

Tutti-frutti : (n) مٹھائی یا آئس کریم۔

Tutty : (n) [ME 'tutie'.] ملونی کا زنک اکسائڈ جو صیقل کرنے میں کام آتا ھے ۔

Tutty : (n) (روز مرہ انگریزی) پھول؛ چھوٹے پھولوں کا گچھا؛ گلدستہ ۔

Tutu : (n) کوئی یا چند نیوزی لینڈ کی جھاڑیاں Coriaria کی جنس کے چھوٹے درخت خاص کر جھاڑی دار درخت ۔

Tutu : (n) [Fr.] بہت نیچا باہر لٹکا ھوا لہنگا جسےبال ڈانس کرنے والیاں پہنا کرتی ہیں؛ سنگت ناچ؛ رقاصاؤں کا جھالر دار لہنگا ۔

Tutu : (n) (۱) دیکھو Granny ۔ (۲) دیکھو Grandpa ۔

Tutuilan : (a) جزیرہ Tutuila سے متعلق؛ وہاں واقع ؛ وہاں کا رہنے والا یا وہاں سے آنے والا ۔

Tutuilan : (n) Tutuila کا باشندہ ۔

Tutulus : (n) (قدیم روم) سر کا لباس جو مخصوص دیوتا کے پجاری اور اس کی بیوی پہنا کرتے تھے ۔

Tututaglioni : (n) ٹخنے تک لمبا یا نیچا لہنگا ۔

Tututni : (n) (۱) نشیبی علاقے کی روگ (Rogue) ندی کی Athpaskan قوم یا اس قوم کی جماعت اور نزدیک ہی Oregon میں بحر الکاہل کے ساحلی علاقے کے لوگوں کی جماعت ۔(۲) Tututini قوم کا یا اس قوم کی جماعت کا ایک فرد ۔

Tutwork : (n) (انگریزی) ٹھیکے کا کام؛ اجرتی کام یا اجرت کا کام؛ خاص کر ایسا کام جس کی اجرت پیمائش یا وزن پر مقرر ہو ۔

Tux-: (n) (۱) اکہرے صدر یا دوہرے صدر کا جیکٹ عام طور پر سیاہ یا گہرے نیلے رنگ کا ۔ (۲) دیکھو Tuxedo ۔

Tuxedo : (n) (۱) اکہرے صدر یا دوہرے صدر کا جیکٹ عام طور پر سیاہ یا گہرے نیلے رنگ کا؛ اسے Tuxe-do jacket بھی کہتے ہیں؛ نیم رسمی شام کا مردوں کا لباس؛ ڈنر کے وقت پہننے کا جیکٹ ۔ (۲) Tuxedo coat بغیر بلٹ یا تسمے کا زنانہ کوٹ ۔(۳) نیو یارک میں ایک کلب کا نام ۔

Tuxedo sofa : (n) کمانی دار اور گدے دار صوفہ کسی قدر خمدار بازوؤں والا جس کی اونچائی اس کی پشت کے برابر ہو ۔

Tuyere : (n) [Fr.] بھٹی کا ہَواداں؛ ہَوا نل (جس میں سے ہَوا آتی ہے)۔

Tuyere arch : (n) بھٹی کی محراب جس کے ذریعے ہَوا داخل ہوتی ہے ۔

Tuyere box : (n) ہَوائی بلٹ یا ہَوائی خانہ جس کے ذریعے بھٹی کے ہَوا دانوں کو ہَوا مہیا کی جاتی ہے ۔

Tuyere notch/-arch : (n) درز یا چوڑا سوراخ بھٹی کے چولہے کی دیوار میں یا بھٹی کی ہَواداں کٹھالی ۔

Tuza : (n) [Sp. -Mexican.] میکسیکو کا تھیلی دار چوہا ۔

Tuzla : (n) [Turk fr. Lake Tuza, Turkey.] مرکزی اناطولی کمبل (Rug) ؛ترکش رگ تقریباً (Konia) جیسا جو عام طور پر ہلکے سرخ، بلو اور زرد رنگ کا بنا ہوا ہوتا ہے ۔

Tuzzy-muzzy/Tussie-mussie : (n) [ME] (۱) پھولوں کا ہار ۔ (۲) دیکھو Nosegay ۔(۳) گلدستہ ۔

TV : ٹیلیویژن (Television) کا مخفف ۔

TV. : معیادی رفتار (Terminal velocity) کا مخفف ۔

TVI. : (Television interference) کا مخفف ۔

Tw. : (۱) Twaddell(ہائیڈرو میٹر) کا متبادل ۔ (۲) Twisted کا متبادل ۔

Twa/Twae : (اسکاٹ لینڈ) Two کا متبادل ۔

Twa : (n) (۱) مرکزی اور جنوبی افریقہ کی چند مختلف قوموں میں سے کوئی ۔ (۲) Twa قوم میں سے کوئی فرد ۔

Twaddell : (n) پانی سے زیادہ وزنی سیالوں کے ناپنے کا پیمانہ؛ سیال پیما ۔

Twaddell : (a) آب پیما کے اندراج کے مطابق ۔

Twaddell hydrometer : (n) آب پیما یا سیال پیما ۔

Twaddle : (a) مہمل، لغو یا ادنیٰ قسم کی بات یا تحریر کا ۔

Twaddle : (n) مہمل؛ بے معنی؛ لغو یا ادنی قسم کی باتیں یا تحریر؛ پھیکی یاپھسپھسی باتیں؛ بے معنی طویل نویسی؛ بے کیف بکواس؛ لغو گوئی؛ یاوہ گوئی؛ مہمل اور لغو باتیں کرنے والا شخص۔

Twaddle : (v) (۱) مہمل باتیں کرنا؛ بکواس کرنا ؛ لغویات، مہملات بولنا یا لکھنا ۔ (۲) مہمل طور پر بے لطف (باتیں) بولنا ۔(۳) دیکھو Twaddler ۔

Twaddler : (n) بکی؛ بکو؛ بکواس کرنے والا؛ مہملات بولنے یا لکھنے والا؛ فضول گو؛ یاوہ گو ۔

Twaddles : (n) بکواس؛ بک بک؛ چخ چخ؛ فضول گوئی ؛ یاوہ گوئی ۔

Twaddling : (a) (۱) نا اہل؛ نکما؛ سطحی قسم کا؛ معمولی ؛ ادنیٰ ؛ خالی خولی ؛ تہی مغز ؛ بے مغز ۔ (۲) فضول گو؛ لغوگو؛ مہمل ۔

Twaddly : (a) بے معنی؛ لغو؛ مہمل؛ بے لطف؛ بے مزہ ؛ لغو گو؛ لغویت سے بھرا ہوا ۔

Twain : (a) [ME 'tweyin', 'twein', 'twain'.] (۱) دو ۔(۲) جوڑی؛ جوڑا ۔(۳) علاحدہ؛ الگ کیا ہوا؛ جدا جدا ۔

Twain : (Pron.) [ME.] (بطور نمبر) دو ۔

Twain : (n) [ME. 'tweyen', 'twein', 'twain'.] (۱) دو ۔(۲) جوڑا؛ جفت۔

In twain : دو حصوں میں؛ نصفا نصف؛ علاحدہ؛ الگ الگ تقسیم کرنا؛ علاحدہ کرنا؛ الگ الگ کرنا۔

Twain cloud : (n) افقی گھٹائیں؛ دل بادل۔

Twait/Twaite/Thwaite/Thwait shad : (n) [Origin unkn.] شاڈ مچھلی؛ ایک قسم کی یورپی مچھلی جس کا گوشت بہت لذیذ ہوتا ہے۔

Twal/Twall : (اسکاٹ لینڈ) Twelve کا متبادل۔

Twana : (n) (۱) واشنگٹن کے ھوڈ کے نہری علاقہ کی سیلیشن (Salishan) قوم؛ ایسی قوم کا ایک فرد۔ (۲) ٹوانا لوگوں کی زبان۔

Twang : (n) [Imitative.] (۱) ٹن ٹن کی آواز؛ تارکی آواز۔ (۲) غنغنی آواز؛ غنغنا لہجہ؛ تیز بجنے کی آواز۔ (۳) (مجازاً) بجنے کی آواز یا گمک؛ سر۔ (٤) خاص لہجہ خاص کر وہ جو کسی خاص ضلع یا علاقے سے تعلق رکھتا ہے۔ (٥) جھٹکے سے توڑنے کا عمل؛ شدید دھچکا۔ (٦) خلش؛ ٹیس؛ چبھن؛ شدید صدمہ۔ (۷) آواز کی نقالی؛ اسی قسم کی آواز؛ (مجازاً) جھنجھناتی ہوئی آواز۔

Twang : (v) (۱) (آواز) بجنا یا بجانا(ستار وغیرہ)؛ ٹن ٹن کرنا۔ (۲) (حقارتاً) ستار وغیرہ اناڑی پن سے بجانا۔ (۳) ناک سے بولنا؛ غنغنانا؛ ٹن ٹن کی آواز پیدا کرنا۔ (٤) کھینچنا یا توڑنا (کمان کی ڈوری یا تانت) تیر چلانے کے لئے۔ (٥) کمان کی ڈوری یا تانت کو زور سے جھٹکادے کر چھوڑنا؛ کمان کی ڈوری یا تانت کو جھٹکے سے چھوڑنا (تیر)؛ تیر چلانا۔

Twang : (n) (۱) تیز ذائقہ؛ مخصوص لذت یا خوشبو (عام طور پر ناپسندیدہ)؛ دیر پا مہک۔ (۲) (مجازاً) چٹخارہ؛ چٹ پٹا؛ لمس؛ ہلکا سا رنگ؛ ایک جھلک (رنگ کی)۔ (۳) شائبہ؛ اشارہ؛ تجویز وغیرہ۔

Twanginess : (n) ٹوٹی ہوئی ڈوری یا تانت کی گونج کی صفت یا حالت یا ناک کی غنغناہٹ؛ ناک کی آواز۔

Twangle : (n) ٹن ٹن کی آواز؛ مسلسل گونج دار آواز عام طور پر ہلکی بہ نسبت گمک دار آواز کے۔

Twangle : (v) (۱) (ستار یا ستار باز) ہلکے سے مسلسل یا بار بار بجانا؛ جھنکارنا۔ (۲) یکنے سے بجانا؛ ادنیٰ یا اناڑی پن سے بجانا (کوئی باجا)؛ اس طرح گانا (کسی باجے پر)۔

Twangy : (a) (۱) ٹوٹی ہوئی ڈوری یا تانت کی گونج رکھنے والی (آواز)۔ (۲) ناک کی آواز کی گونج رکھنے والی؛ غنغنی۔

Twank : (v) بے ربط ٹن ٹن کی آواز دینا یا بجنا؛ بے ربط ٹن ٹن کی آواز کے ساتھ (باجا) بجوانا۔

Twankay : (n) [Chinese 'Tong'.] ایک قسم کی سبز چائے۔

Twankay tea/Twankey- : (n) ادنیٰ قسم کی اور کھلی پتیوں کی سبز چائے۔

'twas : It was کا مخفف۔

Twasome : Twosome کا متبادل۔

Twat : (n) [Origin unkn.] (۱) (تشریح) سوراخ، خصوصاً عورتوں کے اندام نہانی؛ فرج۔ (۲) (عامیانہ) سورین؛ چوتڑ۔ (۳) (عامیانہ) عورت۔

Twatchel : (n) کیچوا (جسے مچھوا چارے کےطور پراستعمال کرتا ہے)۔

Twattle : (v) (روزمرہ) لغو گفتگو کرنا؛ بك بك کرنا؛بکواس کرنا؛ مہملات بولنا یا لکھنا؛ بے لطف باتیں کرنا۔

Twattle : (n) (روز مرہ) مہمل، لغو گفتگو؛ بك بك؛ بکواس؛ لغو گوئی؛ یاوہ گوئی۔

Tway : Two کا متبادل۔

Twayblade : (n) دو برگ؛ ایک قسم کا ثعلبیہ پودا جس کے پھول سبز یا ارغوانی ہوتے ہیں اور جس میں دو پتّے ہوتے ہیں؛ توام برگہ (سحلب)؛ چند سحلب میں سے کوئی۔

Tweag : Tweak کا متبادل۔

Tweak : (n) (۱) جھٹکا؛ کھنچاؤ یا مڑوڑ؛ زوردار مڑوڑنےوالا کھنچاؤ؛ نوچ؛ کھسوٹ۔ (۲) (عامیانہ) چال؛ ترکیب؛ گُر کی بات۔ (۳) شورش؛ ہیجان؛ آفت؛ مصیبت؛ سخت خطرہ؛ اضطرار؛ بیچینی؛ اضطراب۔

Tweak : (v) [ME, 'twikken', OE 'twiccian'.] (۱) نوچنا؛ کھسوٹنا؛ جھٹکے سےتوڑنا؛ جھٹکےسے کھینچنا۔ (۲) پکڑنا اور زور سے کھینچنا مروڑنے کے طور پر؛ کھینچنا؛ (کسی آدمی کو) ناک پکڑ کر کھینچنا (تحقیراً یا ذلیل کرنے کی غرض سے)۔

ٹوئیڈ پہننے کا شائق؛ سادہ؛ بے ضابطہ یا باہر گھومنے پھرنے والا یا باہری زندگی گزارنے والا ۔

Tweeg : (n) (۱) دیکھو Hell bender ۔ (۲) (امریکا) سمندر آبی؛ ایک بڑا دم دار آبی پیٹو جانور جو عام طور پر اوہائیو وادی کی ندیوں میں پایا جاتا ھے ۔

Tweel : Twill کا متبادل ۔

Tweel : (n) [F. 'tuile'.] شیشے کی بھٹی کی بندش؛ بھٹی کے دہانے کا مٹی کا ڈھکن؛ بھٹی کا ہم وزن دروازہ ۔

Tween : (Prep.) [ME.] (۱) Atween between کی سرسقاطی شکل ۔ (۲) درمیان ۔

Tween-brain : (n) (۱) دیکھو Diencephalon ۔ (۲) دماغ کے اگلے حصے کے آخری جزو کی تقسیم ۔

Tween-decks : (n) (۱) دیکھو Between- decks ۔ (۲) جہاز کا کوئی عرشہ لیکن بالائی یا سب سے نیچے کا عرشہ عام طور پر؛ جہاز راں ۔

Tweeny/Tweenie : (n) (۱) دیکھو Between maid ۔ (۲) ملازمہ جو دو نوکروں (مثلاً باورچی اور ماما) کی مدد کے لئے ھو؛ مدد گار ماما ۔ (۳) چھوٹا سکار ۔

Tweer : Twire کامتبادل ۔

Tweet : (n) چھوٹی چڑیا کی آواز کی نقل نیز اس کی تکرار؛ چہچہاہٹ؛ چوں چوں ۔

Tweet : (v) (مجازاً) چھوٹی چڑیا کی آواز کی نقل اتارنا؛ چہچہانا؛ چو ں چوں کرنا ۔

Tweeter : (n) ایک چھوٹا آواز رساں (لاؤڈ اسپیکر) جو تیز تعددی سگنل کی نقل معیار کے مطابق اتار سکے ۔

Tweetle : (v) دیکھو Tweedle

Tweez : (v) جراح کی چمٹی سے کھینچ لینا؛ نکال لینا ۔

Tweez/Tweese : (n) (۱) چھوٹے اوزاروں کا غلاف ۔ (۲) دیکھو Etui ۔ (۳) چھوٹی چھوٹی چیزوں کامنقش غلاف ۔

Tweezer : (n) جراح کی چمٹی کی طرح بنا ہوا آلہ ۔

Tweezer : (v) جراح کی چمٹی استعمال کرنا؛ جراح کی چمٹی سے کھینچ لینا؛ نکال لینا ۔

(۳) چٹکی لینا اور اچانک جھٹکے سے کھینچنا اور مروڑنا ۔ (٤) جھٹکا دینا؛ ٹھیلنا؛ جھنجھوڑنا؛ اپنی طرف متوجہ کرنے کے لئے ٹھوکا دینا ۔

Tweaky : (a) (۱) پتلا؛ بے چین؛ پریشان؛ بے حد زود حس؛ تشنجی حرکت والا ۔ (۲) ترش؛ تند و تیز؛ تیز ۔

Twee : (a) (بول چال) دلکش؛ نازک؛ طرحدار؛ وضعدار؛ باریک اور تیز آواز کا؛ نے جیسی سریلی (آواز باجے یا چھوٹی چڑیا کی) ۔

Twee : (n) سریلی، ہلکی آواز (باجے یا چھوٹی چڑیا کی) ۔

Tweed : (n) (۱) ٹوئیڈ؛ ایک قسم کا دہرے دھاگے کی بناوٹ کا کھردرا اونی یا سوتی کپڑا؛ اونی کوٹ اور سوٹ کا کپڑا اسکاٹ لینڈ والا؛ اس طرح کے کپڑے کی نقل؛ اسی طرح کا نقلی کپڑا ۔ (۲) ایک تجارتی نشان ۔

Tweeddale : (a) (۱) دیکھو Peeblesshire ۔ (۲) Peebles کے ضلعے کا یا اس سے متعلق (جنوبی اسکاٹ لینڈ) ۔

Tweeded : (a) ٹوئیڈ (کپڑا) پہنے ہوئے؛ اونی یاسوتی ٹوئیڈ میں ملبوس؛ ٹوئیڈ کپڑے میں ملبوس ۔

Tweediness : (n) ٹوئیڈ میں ملبوس ہونے کی صفت یاحالت؛ سادہ؛ بے ضابطہ یا بیرونی وضع جو کسی کو ٹوئیڈ کے لباس میں دیکھ کر نظر آئے ۔

Tweedle : (v) (۱) (موسیقی) (باجا یا اس کا بجانے والا) امتدادی باریک تیز آواز تسلسل کے ساتھ پیدا کرنا، نیز ادنیٰ طور پر یا بے دلی کے ساتھ باجا بجانا ۔ (۲) گانے سے لبھانا ۔ (۳) پھسلانا؛ تملق دینا؛ چاپلوسی کرنا ۔

Tweedle : (n) چیخنے، چلانے کی آواز ۔

Tweedle : (n) Twiddle کا متبادل ۔

Tweedle-dee : (v) بجانا (باجا) یا بلند سُر میں گانا نیز بے دلی سے گانا یا ادنیٰ طور پر بجانا ۔

Tweedledum/Tweedledee : (n) (۱) (مجازاً) دو جزو یا فریق جس کے درمیان محض معمولی فرق ھے ۔ (۲) تقریباً نا قابل امتیاز جوڑا ۔

Tweedy : (a) ٹوئیڈ کا؛ ٹوئیڈ سے مشابہ رنگ یا شکل و صورت میں ٹوئیڈ کا سوٹ پہنے ہونے یا

Tweezer : (n) [Origin unkn.] (روز مرہ) شمالی امریکا کی غوطہ لگانے والی عام بطخ۔

Tweezer-case : جراح کی چمٹی یا آلات جراحی اور دوسرے آلے رکھنے کا ڈبا؛ چھوٹی ڈبیا یا جراح کا ڈبا۔

Tweezers : (n) (جمع) جراح کی چمٹی، چہرے ک بال نوچنے یا اکھاڑ ڈالنے کے لئے یا چھوٹی چھوٹی چیزوں کو پکڑنے کے لئے۔

Twelfth : (a) [OE. 'twelfta'.] بارھواں؛ دوازدہم۔

Twelfth : (n) (۱) کسی چیز کے بارہ مساوی حصوں میں سے ایک ؛ بارھواں حصہ ؛ بارھویں اگست (جب بَن مرغی کے شکار کا زمانہ قانوناً شروع ہوتا ھے)؛ بارھواں دن یا بارھویں تاریخ وغیرہ؛ کسی عدد کو بارہ سے تقسیم کرنے پر جو حاصل قسمت ہو۔ (۲) (موسیقی) کوئی سُر جو بارہ ہشت سُرے سرگم کے اوپر یا نیچے ہو؛ (عام طور پر) وقفہ جو دو ایسے سُروں کے درمیان ہو۔

The twelfth of August : (بَن مرغی (Grouse) کا شکار شروع ہونے کی تاریخ۔

Twelfth-cake/Twelfth-night cake : (n) (۱) بارھویں کی رات کا کیک؛ ایک بڑا کیک جو بارھویں کی رات کے جشنوں میں استعمال ھوتا ھے۔ (۲) دیکھو Twelfth night۔

Twelfth cranial nerve/Twelfth nerve : (n) (۱) دیکھو Hypoglossal nerve۔ (۲) دماغ سے زبان تک اعصاب کے ریشے، جن سے نطق ممکن ھوتا ھے۔

Twelfth day : (n) بارھویں؛ بڑے دن (کرسمس) کے بعد بارھواں دن؛ عید ظہور مسیح (کا دن)؛ چھٹی جنوری جب عید ظہور مسیح کا جشن منایا جاتا ھے۔

Twelfth-night : (n) بارھویں کی رات (کرسمس کے بعد) ؛ (چھٹی جنوری) جب جشن عید ظہور مسیح منایا جاتا ھے۔

Twell : (بول چال) Till کا متبادل۔

Twelve : (a) [OE. 'twelf.'] بارہ؛ دوازدہ۔

Twelve : (n) [Late ME.] (۱) بارہ عدد۔ (۲) بارہ آدمیوں کی ٹولی یا بارہ چیزوں کا مجموعہ، خاص کر کسی کھیل میں بارہ کھلاڑیوں کی ٹولی۔ (۳) کوئی چیز یا آدمی جو بارہ کی تعداد سے پہچانا جائے؛ بارھویں سائز کا جوتا، دستانہ وغیرہ۔ (٤) کوئی چیز جو بارہ کی عدد سے امتیاز کی جائے۔ (٥) کتاب (کے کاغذ) کا تختہ جو بارہ اوراق میں تہ کیا ھوا ھو؛ ایک کتاب (یا کتابیں) جس کا ہر تختہ بارہ اوراق میں موڑا ھوا ھو۔ (٦) (جمع) دیکھو Twelves۔

To strike twelve the first time (or all at once) : (مجازاً) (کسی کام کی) پہلی انجام دہی میں اپنی تمام صلاحیتوں کو بروئے کار لانا۔

Twelve-bore : (a) (بندوق) جس کی نال کا قطر ایک پاؤنڈ کی بارہ گولیوں کے قطر کے موافق ھو۔

Twelve-bore : (n) بارہ گولیوں کے قطر کی نالی والی بندوق۔

Twelve-eight : (n) (موسیقی) ایک تال میں بارہ گٹکری کے ساتھ کا وقفہ۔

Twelve-fold : (a) بارہ گنا؛ بارہ حصوں میں بنایا ھوا۔

Twelve-fold : (adv.) مقدار میں بارہ گنا؛ بارہ گنا تک۔

Twelve hours : (n) (۱) (اسکاٹ لینڈ) دوپہر؛ آدھی رات۔ (۲) (اسکاٹ لینڈ) دوپہر کا کھانا۔

Twelve-men's morris : (n) ایک قسم کا کھیل جو بارہ گوٹیوں سے کھیلا جاتا ھے۔

Twelve-mile limit : (n) حد سمندر کے کنارے سے بارہ میل تک جس میں کسی ریاست کے علاقائی دریا بھی شامل ہیں۔

Twelve month : (n) [OE. twelf.] بارہ ماہ کی مدت یا زمانہ؛ سال۔

Twelve monthly : (adv.) ہر بارہ ماہ پر؛ سالانہ۔

Twelve-note : (n) (موسیقی) ہشت سرے سر گرم سے بارہ ڈگری کم یا زیادہ سُر والا یا اس سے متعلق۔

Twelv : pence : (n) [Late ME.] (شاذ) ایک رقم بارہ پینی کے برابر۔

Twelve penny : (a) ایک شیلنگ کی قیمت کا ؛ ایک شیلنگ میں فروخت کیا ھوا۔

Twelve-pounder : (n) توپ جس سے بارہ پونڈ وزن کا گولا پھینکا جاتا ھے ۔

Twelve score : (n) بارہ کوڑی؛ دوسو چالیس ۔

Twelve-spotted asparagus beetle : (n) یورپی ہالون یا مار چوبہ ناگدون بھونرا ۔

Twelve-tone : (a) دیکھو Twelvet note

Twelve-wired bird of paradise : (n) طیر فردوس؛ جنت کی چڑیا ۔

Twelvemo : (n) کاغذ کے پورے ورق کے بارہ حصوں کی تقطیع؛ اس ناپ کا ایک صفحہ ۔

Twelver : (n) شیعہ فرقے کا ایک رکن ( یہ فرقہ جو بارہ اماموں کا پیرو ھے) : اثناء عشری شیعہ ۔

Twentieth : (a) [ME. 'twentithe'. fr. OE 'twentigotha'.]
(۱) بیسواں ۔ (۲) بیس مساوی حصوں میں سے بیسواں ۔

Twentieth : (n) [ME.] (۱) عددبیس ۔ (۲) بیس سے تقسیم شدہ اکائی کا حاصل قسمت؛ کسی چیز کے بیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twentieth-century cut : (n) خاص قسم کی تراش خراش کا ہیرا ۔

Twenty : (a) [ME fr. OE. 'twentig'.] بیسواں ۔

Twenty : (pron.) بیس اشخاص یا اشیاء بطور ضمیر کے ۔

Twenty : (n) (۱) عدد بیس ۔ (۲) بیس اکائیاں یا چیزیں ؛ بیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) بیس ۔ (٤) بیسواں ایک سیٹ یا سلسلے میں ۔ (٥) بیس پونڈ کا نوٹ؛ بیس ڈالر کا بل ۔

Twenty : (n) [Late ME.] (۱) آدمی یا چیز جو اس نمبر سے امتیاز کی جاتی ھے ۔ (۲) ایک جماعت بیس آدمیوں کی یا بیس چیزوں کا مجموعہ؛ کوئی چیز کسی اکائی کے بیس حصوں کے مساوی مثلاً بیس پونڈ کا بینک نوٹ؛ ایک تختہ (کتاب کا) بیس اوراق میں تہ کیا ہوا (٥ x ٤) یا ایسے تختے کا ہر ورق ۔ (۳) کوئی چیز جو کسی طرح پر بیس کی عدد سے امتیاز کی جائے ۔ (٤) (جمع) تعداد بیس سے انتیس تک؛ (صدی کا بیس سے انتیس) سال یا (کسی کی زندگی کا) یا کسی ترتیب کے درجے (مثلاً تھرما میٹرکے) ۔

Twenty-eight : (a) اٹھائیسواں ۔

Twenty-eight : (pron.) اٹھائیس اشخاص یا چیزیں (بطور ضمیر) ۔

Twenty-eight : (n) (۱) اٹھائیس ۔ (۲) اٹھائیس اکائیاں یا چیزیں ؛ اٹھائیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) اٹھائیس ۔ (٤) اٹھائیسواں ایک سیٹ یا سلسلے میں؛ خاص کر کوئی پہننے کی چیز اٹھائیسویں سائز کی ۔

Twenty-eight : (n) مغربی آسٹریلیا کا چھوٹا توتا جس کی گردن کے پر زرد رنگ کے ھوتے ہیں ۔

Twenty-eight : (a) (۱) اٹھائیسواں ۔ (۲) اٹھائیس مساوی چیزوں میں سے اٹھائیسواں ۔

Twenty-eighth : (n) (۱) عدد اٹھائیس ۔ (۲) اٹھائیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-fifth : (a) (۱) پچیسواں ۔ (۲) کسی چیز کے پچیس مساوی حصوں میں سے پچیسواں ۔

Twenty-fifth : (n) (۱) پچیسواں عدد ۔ (۲) کسی چیز کے پچیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-first : (a) (۱) اکیسواں ۔ (۲) اکیس مساوی حصوں میں سے اکیسواں ۔

Twenty-first : (n) (۱) عدد اکیس ۔ (۲) کسی چیز کے اکیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-firster : (n) اکیسویں سالگرہ کا جشن ۔

Twenty-five : (n) (رگبی فٹ بال وغیرہ) زمین جو ہر گول سے ۲٥ گز پر ھو اس کے آرپار کھنچا ھوا خط نیز وہ جگہ جو اس طرح گھیری ھوئی ھو اور (ہاکی میں) گول سے ۲٥ گز والے خط پر کھلاڑیوں کا نرغہ ۔

Twenty-five : (a) پچیسواں ۔

Twenty-five : (pron.) پچیس اشخاص یا اشیاء(بطورضمیر) ۔

Twenty-five : (n.) (۱) عدد پچیس ۔ (۲) پچیس اکائیاں یا چیزیں ؛ پچیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) پچیس ۔ (٤) پچیسواں ایک سیٹ یا سلسلے میں خاص کر کوئی پہننے کی چیز؛ پچیسویں سائز کی ۔ (٥) پستول جس کی نال کا قطر ۲٥ ھو ۔

Twenty-fold : (a) بیس گنا؛ بیس سے ضرب دیا ہوا ۔

Twenty-fold : (adv.) بیس گنا (مقدار میں) ؛ بیس گنا زیادہ ۔

Twenty-four : (a) چوبیسواں ۔

Twenty-four : (pron.) چوبیس اشخاص یا اشیاء (بطور ضمیر) ۔

Twenty-four : (n) (۱) عدد چوبیس ۔ (۲) چوبیس اکائیاں یا چیزیں؛ چوبیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ؛ چوبیس تہ میں موڑا ہوا تختہ (کاغذ کا) ؛ کتاب جس میں تختے اس طرح موڑے جاتے ہیں ۔ (۳) چوبیس ۔ (٤) چوبیسواں ایک سیٹ یا سلسلے میں خاص کر کوئی پہننے کی چیز چوبیسویں سائز کی ۔ (٥) دیکھو Twenty - four-mo ؛ کاغذ کے ایک ٹکڑے کا ناپ جو ایک صفحہ چوبیس حصوں میں کاٹا گیا ہو؛ نیز اس سائز کا کاغذ ۔

Twenty-fourmo : (n) (۱) کاغذ کے پورے ورق کے چوبیسویں حصے کی تقطیع ۔ (۲) ان تقطیعوں کی کتاب ۔

Twenty-fourth : (a) (۱) چوبیسواں ۔ (۲) چوبیس مساوی حصوں میں چوبیسواں ۔

Twenty-fourth : (n) (۱) چوبیس ۔ (۲) کسی چیز کے چوبیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-nine : (a) انتیسواں ۔

Twenty-nine : (pron.) انتیس اشخاص یا اشیاء (بطور ضمیر) ۔

Twenty-nine : (n) (۱) انتیس ۔ (۲) انتیس اکائیاں یا چیزیں ؛ انتیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) انتیس ۔ (٤) انتیسواں ایک سیٹ یا سلسلے میں خاص کر کوئی پہننے کی چیز انتیسویں سائز کی ۔

Twenty-ninth : (a) (۱) انتیسواں ۔ (۲) انتیس حصوں میں انتیسواں ۔

Twenty-ninth : (n) (۱) قابل شمار سلسلے میں عدد انتیس ۔ (۲) کسی چیز کے انتیس حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-one : (a) اکیسواں ۔

Twenty-one : (pron.) اکیس اشخاص یا اشیاء (بطور ضمیر) ۔

Twenty-one : (n) (۱) اکیس ۔ (۲) اکیس اکائیاں یا چیزیں؛ اکیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) اکیس ۔ (٤) اکیسواں ایک سیٹ یا مجموعے میں ، خاص کر کوئی پہننے کی چیز اکیسویں سائز کی ۔ (٥) تاش کا کھیل ۔

Twenty-penny nail : (n) چار انچ کی کانٹی ۔

Twenty questions : (n) ایک قسم کا کھیل جس میں ایک کھلاڑی زیادہ سے زیادہ سوالات کر کے یہ پتا چلاتا ہے کہ دوسرے کھلاڑی نے کس لفظ یا شے کا انتخاب کیا ہے ۔

Twenty-second : (a) (۱) بائیسواں ۔ (۲) بائیس مساوی حصوں میں بائیسواں ۔

Twenty-second : (n) (۱) قابل شمار سلسلے میں عدد بائیس ۔ (۲) بائیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔ (۳) نے دار ارغنوں کے پردے کا ایک فٹا اوج ۔

Twenty-seven : (a) ستائیسواں ۔

Twenty-seven : (pron.) ستائیس قابل شمار اشخاص یا اشیاء ۔

Twenty-seven : (n) (۱) عدد ستائیس قابل شمار سلسلے میں ۔ (۲) ایک اکائی کا حاصل قسمت؛ کسی چیز کے ستائیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-seventh : (a) (۱) ستائیسواں ۔ (۲) ستائیس مساوی حصوں میں ستائیسواں ۔

Twenty-seventh : (n) (۱) عدد ستائیس ۔ (۲) ستائیس سے تقسیم ہونے پر کسی اکائی کا حاصل قسمت؛ کسی چیز کے ستائیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-six : (a) چھبیسواں ۔

Twenty-six : (pron.) چھبیس اشخاص یا اشیاء (بطور ضمیر) ۔

Twenty-six : (n) (۱) عدد چھبیس ۔ (۲) چھبیس اکائیاں یا چیزیں : چھبیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) چھبیس ۔ (٤) چھبیس ایک سیٹ یا سلسلے میں خاص کر کوئی پہننے کی چیز چھبیسویں سائز کی ۔

Twenty-six : (n) جوئے کا کھیل جس میں وہ شخص جیت جاتا ہے جو اپنا منتخب کردہ عدد چھبیس یا اس سے زیادہ لے آتا ہے (دس پانسوں کے تیرہ ہاتھ میں) ۔

Twenty-sixth : (a) (۱) چھبیسواں ۔ (۲)چھبیس مساوی حصوں میں چھبیسواں ۔

Twenty-sixth : (n) (۱) عدد چھبیس قابل شمار سلسلے میں ۔ (۲) چھبیس سے تقسیم شدہ اکائی کا حاصل قسمت؛ کسی چیز کے چھبیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-third : (a) (۱) تئیسواں ۔ (۲) تئیس مساوی حصوں میں تئیسواں ۔

Twenty-third : (n) (۱) عدد تئیس قابل شمار سلسلے میں ۔ (۲) تئیس سے تقسیم شدہ اکائی کا حاصل قسمت؛ تئیس مساوی حصوں میں سے ایک ۔

Twenty-three : (a) تئیسواں ۔

Twenty-three : (pron.) تئیس اشخاص یااشیاء (بطورضمیر)۔

Twenty-three : (n) (۱) تئیس ۔ (۲) تئیس اکائیاں یا چیزیں ؛ تئیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) تئیس ۔ (٤) تئیسواں ایک سیٹ یا سلسلے میں، خاص کر کوئی پہننے کی چیز تئیسویں سائز کی ۔ (٥) ایک تلغراف سگنل کسی فوری اہم پیغام کے لئے ۔ (٦) خاتمہ؛ بس؛ فقط ۔

Twenty-three skiddoo : (v) (۱) دیکھو Scram ۔ (۲) (حکماً) ہٹ جاؤ؛ دور ہو جاؤ؛ یہاں سے چلے جاؤ؛ فوراً چلے جاؤ (ایسے شخص کو کہا جائے جو مختلف القول ہو)۔

Twenty to one : (n) قوی امکان (کسی بات کا) ۔

Twenty-twenty : (a) نارمل بصارت انسانی رکھنے والا جو بیس فٹ کی دوری پر ایسے حروف کو پڑھ سکے جو قطر میں ایک تہائی انچ ہو ۔

Twenty-two : (a) بائیسواں ۔

Twenty-two : (pron.) بائیس اشخاص یا اشیاء (بطورضمیر)۔

Twenty-two : (n) (۱) عدد بائیس ۔ (۲) بائیس اکائیاں یا چیزیں ؛ بائیس کا ایک مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) بائیس کا ۔ (٤) بائیسواں ایک سلسلے یا سیٹ میں، خاص کر کوئی پہننے کی چیز بائیسویں سائز کی ۔ (٥) ایک رائفل یا پستول جس کی نال کا قطرہ بائیس ہو ۔

'twere : It were کا مخفف ۔

Twerp/Twirp : (n) (عامیانہ) ادنیٰ قسم کا آدمی؛ احمق اور قابل اعتراض یا قابل تحقیر شخص ۔

Twi-/Twy - : جزو ترکیبی بمعنی دو یا دگنا؛ دوگنے طور پر ۔

Twi-: [ME fr. OE. akin to OFris. and OS twi.] سابقہ بمعنی "دو" ؛ " دوگنا"؛ "دوبارہ" ۔

Twi : (n) Twilight کا مخفف ۔

Twi/Tshi/Tchi : (n) (۱) Akwapin قوم کی Alkan زبان ۔ (۲) ایک ادبی زبان جس کی بنیاد (Twi) زبان پر ہو اور جو Ashanti, Akwapin,Alkim اور دیگر Akan زبان بولنے والی قومیں استعمال کرتی ہیں ۔

Twi-night : (a) ایک قسم کے دو کھیلوں سے متعلق جو متحدہ امریکا میں رائج ہیں، یہ کھیل دو مرتبہ کھیلے جاتے ہیں، ایک دو پہر کے بعد اور دوسرا شام کو ۔

Twibil/Twi-/Twy- : (n) [OE. 'twi bill' and 'twi bile'.] (۱) دودھاری تلوار، دو پھلا تیر ؛ نیز اسی قسم کا اوزار جو کان کنی میں استعمال ھوتا ھے ؛ ہنسیا جو سیم اور کراؤ کاٹنےمیں کام آتا ھے ۔ (۲) دوہرے پھل والی جنگی کلہاڑی یا ہتھیار (پرانے زمانے کا) ۔

Twice : (adv.) [ME. 'twigs'.] (۱) دونے (پہاڑوں میں)؛ پہلی اور دوسری دفعہ؛ دو موقعوں پر ۔ (۲) دوبارہ؛ دو سے ضرب دے کر؛ دونی مقدار میں، رقم یا درجہ ۔

At twice : (۱) دو وقتوں میں یا دو موقعوں پر ۔ (۲) دوسری مرتبہ؛ دوسری بار ۔

Twice : (a) دوبارہ انجام دیا ھوا؛ دو بار واقع ھوا ھو ؛ دیا گیا ھو، دو بار کیا گیا ھو ۔

Once or twice : ایک مرتبہ یا دوبارہ ۔

Twice or thrice : دوبارہ یا سہ بارہ ۔

To think twice : کسی بات کو دوبارہ غور کرنا (فیصلہ کرنے سے پہلے) ۔

Twice-accented octave : (n) (۱) موسیقی میں دوہرے تال یا دور کا سرگرم ۔ (۲) دیکھو Two line octave ۔

Twice-baked : (a) دوبارہ پکائی ھوئی (روٹی) ۔

**Twice-boiled : (a)** دوبارہ جوش دیا ہوا؛ دوبارہ ابالا ہوا ۔

**Twice-born : (a) [ME.]** (۱) دوسری جنم کا؛ دوسری بار پیدا شدہ ۔ (۲) ہندوؤں کی تین اونچی ذاتوں میں سے کسی ایک ذات کا (جس میں اس ذات کے بچوں کی رسم زنار بندی ہوتی ہے)۔ (۳) دیکھو Reincarnated ۔ (٤) تجسیم نو کیا ہوا؛ دوبارہ تجسیم پایا ہوا ۔ (٥) بنیادی، اخلاقی اور روحانی تجدید کا مخصوص تجربہ پایا ہوا۔

**Twice-laid : (a)** پرانے استعمال شدہ رسے کے حصوں سے بنا ہوا ۔

**Twice-married : (a)** دوبارہ شادی شدہ ۔

**Twice-stabbed ladybird : (n)** ایک چھوٹا سیاہ شکار خور بھونرا ۔

**Twice-told : (a)** دوبارہ بیان کیا ہوا؛ فرسودہ(حکایت) ۔

**Twicer : (n)** (۱) کسی کام کو دوبارہ کرنے والا یا دو کام کرنے والا شخص (مثلا اتوار کو گرجا میں دو دفعہ عبادت کرنے والا شخص ؛ (برطانیہ) طابع جو حروف جمانے اور چھاپنے کا دونوں کام کرتا ہے ۔ (۲) (خاص کر برطانیہ) فریبی؛ بدمعاش؛ بدقماش؛ دوبارہ نقصان اٹھانے والا شخص۔

**Twicet :** Twice کا متبادل ۔

**Twichild : (n)** پیرانا سالی؛ سٹھیاپا؛ پیر فرتوت ۔

**Twickenham : (a)** Twickenhamکا یا اس کے میونسپل قصبے کا؛ Twickenham میں بروج قسم یا اس کے طرز کا یا اس سے متعلق ۔

**Twiddle : (v) [Probably Combination of Twirl and Fiddle.]** (۱) ادنیٰ سی چیز میں لگ جانا؛ مشغول ہونا؛ فضول باتیں کرنا؛ محض شغل کے طور پر گھمانا؛ فضول حرکتیں کرنا؛ خفیف الحرکتی سے کام لینا؛ (وقت، روپیہ وغیرہ کو) کسی کام میں ضائع کرنا؛ کسی چیز سے بے دلی سے، بے پروایانہ کھیلنا؛ شغل کرنا ۔ (۲) (کسی چیز کو) گھمانا، چکر دینا (خاص کر انگلیوں سے) ؛ مروڑنا؛ اینٹھنا؛ کھینچنا؛ بے کار اور مہمل باتیں کرنا؛ اوچھاپن کرنا؛ جلدی جلدی گھمانا؛ پھرانا؛ چکر دینا؛ کسی چیز سے کاہلی کے ساتھ یا بے خیالی سے شغل کرنا ۔ (۳) (کسی چیز کو) شغل کے طور پر حرکت دینا؛ گھمانا، پھرانا؛ ہلکے یا ادنیٰ طور پر؛ کانپنا؛ تھرتھرانا ۔

**To twiddle one's thumbs or fingers :** انگوٹھوں یا انگلیوں کو ایک دوسرے میں بے خیالی میں گھماتے رہنا ؛ (مجازاً) بے کار رہنا؛ بے شغل ہونا۔

**Twiddle : (n)** گھمانے کا عمل؛ گھمانا پھرانا؛ کسی چیز کو جلدی جلدی گھمانا شغل کے طور پر؛ اینٹھنا؛ اینٹھن؛ تیز چکر؛ تیز گھمانے یا اینٹھنے کا نشان؛ احمقانہ بات؛ مہمل گفتگو؛ لغویات ۔

**Twiddle : (v)** معمولی یا ادنیٰ، غیر اہم کاموں میں مشغول ہونا؛ کسی چیز سے بے دلی سے بے پروایانہ کھیلنا، شغل کرنا؛ بے کار وقت ضائع کرنا؛ بے کار اور مہمل باتیں یا حرکتیں کرنا؛ اوچھاپن کرنا ۔ (۲) ہلکے سے گھمانا؛ دھیرے دھیرے چلانا؛ کانپنا؛ تھرتھرانا؛ چکر دینا؛ چکر کھانا ۔

**Twiddle : (v)** (۱) (بلور کا) کلکلانا؛ چوں چوں کرنا ۔ (۲) (انسان کا) بڑ مارنا؛ بکواس کرنا؛ ہرزہ گوئی کرنا؛ یا وہ گوئی کرنا؛ بک بک کرنا یا لگانا؛ بیہودہ بکنا؛ احمقانہ گفتگو کرنا؛ بے موقع بولنا۔ (۳) (دانت کا) بجنا؛ کٹکٹانا؛ کڑکڑانا؛ ڈگ لگانا؛ نیز مشین کے ڈھیلے حصوں کا بجنا؛ کھٹ کھٹ ہونا؛ زور دار آواز سے تیزی سے پڑھنا ۔ (٤) جلدی جلدی بولنا؛ تیزی سے بولنا ۔(٥) بے خیالی سے باجا بجانا ۔

**Twiddle-twaddle : (n)** لغو ؛ مہمل بات؛ احمقانہ گفتگو ؛ مہمل گفتگو ۔

**Twiddly : (a)** خفیف؛ ادنیٰ؛ بے دلانا؛ احمقانہ ۔

**Twifold/Twyfold : (a) [OE. 'twifeald'.]** (۱) دوگنا؛ دونا؛ دوہرا۔ (۲) دیکھو Twofold ۔

**Twiformed/Twiform : (a)** دو شکلہ؛ دوجسمہ؛ غیر متناسب حصوں کو جوڑنے والا یا بےمیل متناسب ٹکڑوں سے وابستہ ۔

**Twig : (v) [Origin unkn.]** (۱) (عامیانہ بول چال) سمجھنا (کسی شخص کا مطلب، الفاظ کا مفہوم وغیرہ) ۔ (۲) تاڑ جانا؛ (مجازاً) بھانپ جانا؛ نظر پڑنا ۔ (۳) دیکھ بھال کرنا؛ نگرانی کرنا؛ دیکھنا؛ معائنہ کرنا؛ دیکھ کر کسی چیز سے واقف ہو جانا؛ پہچان لینا ۔

**Twig: (n) [Origin unkn.]** فیشن؛ طرز؛ طور طریق؛ انداز۔

Twig : (n) سخت کوشش؛ چوٹ؛ جھٹکا؛ کھینچ؛ کھنچاؤ؛ کھینچاتانی؛ کشمکش۔

Twig : (v) کھینچنا؛ مروڑنا۔

Twig : (v) درخت کی ٹہنی سے مارنا، گویا چھڑی سے مارنا۔

Twig : (n) [OE. Late Northumb twigge.] (۱) چھوٹی سی شاخ؛ ٹہنی؛ ڈالی؛ (درخت یا پودے کی)۔ (۲) (تشریح) غضنہ؛ شیریان کی پتلی سی شاخ۔ (۳) (برقیات) چھوٹی سی موصول برق جو رَو کو ادھر اُدھربھیجتی ہے۔ (٤) طلسمی لکڑی؛ دوشاخا لکڑی جس کی مدد سے یہ معلوم کیا جاتا ہے کہ پانی یا معدنیات کس جگہ نکلیں گے۔

Twig-beetle : (n) (۱) مختلف بھونروں میں سے کوئی جو درخت کی ٹہنیوں میں سوراخ کرتا ہے۔ (۲) دیکھو Bark beetle۔

Twig-blight : (n) درخت کی شاخوں کا اوپر سے نیچےتک خشک ہو جانا، مردہ ہو جانا یا لکڑی والے پودوں کا مردہ ہو جانا۔

Twig-borer : (n) مختلف چھوٹے بھونروں میں سے کوئی یا ان کا لاروا یا چھوٹے کیڑوں کا لاروا جو درختوں کی ٹہنیوں میں یا جھاڑیوں میں سوراخ کرتے ہیں۔

Twig-budding : (n) تبدیل شدہ سپر نما کلیاؤ۔

Twig caterpillar : (n) چند نازک کنڈلی مارکیڑوں (مثلاً تتلی کا لاروا) میں سے کوئی جو درخت کی ٹہنیوں پر رہتا ہے۔

Twig drop : (n) درخت کی ٹہنیوں کی یا چھوٹی شاخوں کی کاٹ چھانٹ۔

Twig gall : (n) متعدد گمڑیوں میں سے کوئی جو درختوں کی ٹہنیوں یا جھاڑیوں پر ہو جاتی ہیں۔

Twig-girdler : (n) (۱) (کیڑا) جو درختوں کی ٹہنیوں میں حلقے بناتا ہے، خاص کر وہ جو درخت کی چھالوں سے اپنی غذا مہیا کرتا ہے اور کتر کتر کر ان میں خانے بناتا ہے۔ (۲) ایک امریکی بھونرا جو اپنے انڈوں کو ٹہنیوں کے سروں میں جمع کرتا ہے۔

Twig-insect : (n) (۱) دیکھو Stick insect۔ (۲) چھڑی کی طرح کا کیڑا؛ Phasmatidae اور متعلقہ خاندان کے مختلف کیڑوں میں سے کوئی۔

Twig pruner : (n) متعدد چھوٹے بھونروں میں سے کوئی جس کا لاروا درختوں کی ٹہنیوں میں سوراخ کرتا ہے اور کاٹ ڈالتا ہے۔

Twig-rush : (n) ایک لمبا دلدلی پودا جس کے پتے بہت لمبے، پتلے اور سخت ہوتے ہیں۔

Twigged : (a) شاخ دار؛ گمڑی دار۔

Twiggen : (a) (۱) ٹہنیوں سے بنا ہوا یا بٹے ہوئے بید کا بنا ہوا؛ نیز بید کے بٹے ہوئے کام کا؛ بید سے بنی ہوئی چیزوں سے ڈھکا ہوا۔ (۲) جلی ہوئی ٹہنیوں سے پیدا شدہ۔

Twiggery : (n) جھاڑی یا درختوں کی کل ٹہنیاں۔

Twiggy : (a) (۱) ٹہنی کی طرح کا؛ نازک؛ پتلا؛ چھریرا۔ (۲) شاخ دار یا شاخوں سے ڈھکا ہوا؛ غضنہ دار؛ جھاڑی دار۔

Twiglet : (n) چھوٹی ٹہنی۔

Twiglike : (a) ٹہنی سے مشابہ۔

Twigwithy : (n) (۱)یورپی بید کا درخت۔ (۲) دیکھو Osier۔

Twilight : (n) [Late ME.] (۱) شفق؛ صبح کا دھندلکا؛ صبح یا خصوصاً شام کا جھٹ پٹا۔ (۲) مدھم روشنی؛ وہ مدت جب تک دن کی روشنی اور رات کے درمیان ایسی حالت رہے۔ (۳) (مجازاً) نا مکمل واقفیت یا فہم کی حالت؛ دھندلکے کی سی کیفیت؛ اندھیرا۔ (٤) (کسی مقام کو) مدھم روشنی سے روشن کرنے کا عمل۔ (٥) صبح کا دھندلکا جو صبح ہونے کے بعد طلوع آفتاب تک رہتا ہے۔ (٦) مدھم روشنی جو شفق سے مشابہ ہوتی ہے۔ (۷) (مجازاً) درمیانی حالت یا مدت؛ مکمل پختگی کے قبل یا بعد کی حالت؛ غیرمتیقن کیفیت یا حالت۔

Twilight : (a) (۱) شفق یا صبح کے دھندلکے سے متعلق؛ دھندلکےمیں کیا ہوا یا دیکھا ہوا۔ (۲) (مجازاً) درمیانی خصوصیت کا حامل؛ شفق کی روشنی سے روشن کیا ہوا؛ مدھم؛ دھند؛ دھندلا، نیز (مجازاً) سویرے کا۔ (۳) (مجازاً) نامکمل ذہنی فہم و ادراک سے متعلق۔

**Twilight arch : (n)** زمین کا عکس فضا میں جو شام کے دھندلکے میں پورب کی طرف دکھائی دیتا ہے؛ محراب شفق۔

**Twilight band : (n)** وہ تنگ علاقہ یا کم کشادہ علاقہ جس میں پائلیٹ صحیح اور غلط راستوں کے دونوں سگنل معلوم کرسکے کہ آیا وہ صحیح راستے پر ہے یا غلط راستے پر ۔

**Twilight blue : (n)** (۱) تغیر پذیر رنگ ۔(۲) سرخی مائل زرد نیلا ۔

**Twilight of the gods :** (ناروے کی دیو مالا) وہ لڑائی جس میں دیو اور اجنا وغیرہ آپس میں لڑ کر مارے گئے ۔

**Twilight-sleep : (n)** (۱) ایسی حالت جس میں تکلیف کا احساس کم ہو جائے (انجکشن وغیرہ کے ذریعے سے) ۔(۲) بچہ جننانے کا ایک جدید طریقہ جس میں زچہ کو تکلیف نہیں ہوتی ۔ (۳) شفق نیند؛ نیم بیہوشی ۔

**Twilight state : (n)** خواب کی سی حالت جو مرگی اور ہسٹریا وغیرہ میں ہوتی ہے ۔

**Twilight vision : (n)** تاریک بصری؛ تاریک نظری ۔

**Twilight zone : (n)** (۱) دو ممیز علاقوں کے درمیان کا رقبہ جس میں دونوں (علاقوں) کی خصوصیات ہوں ۔ (۲) (مجازاً) قدیم اور رو بہ تنزل عمارتوں کا شہری علاقہ ۔

**Twilighted : (a)** (۱) شفق سے روشن کیا ہوا گویا شفق کی طرح روشن کیا ہوا ۔(۲) مدھم؛ کم روشن ۔

**Twilighty : (a)** شفق کا رنگ یا چمک؛ درخشانی؛ ضیا؛ شفقی ۔

**Twilit : (a)** دیکھو Twilighted

**Twill/Tweel : (n) [north and Sc. forms of ME .'Twile Twilly'.]** (۱) ٹوئیل ؛ دو سوتی بناوٹ کا ایک کپڑا ۔ (۲) اس طرح کی بناوٹ کا طریقہ؛ نیز ابھرواں شکل یا اس طرح سے بنے ہوئے سامان کا وتری نمونہ ۔

**Twill/Tweel : (v)** (۱) ٹوئیل کی طرح بننا؛ دوسوتی بناوٹ سے بننا ۔(۲) بننا (اس طرح کہ کپڑے کی سطح پر وتری لکیریں بنتی جائیں) ۔

**Twill : (n)** دیکھو Quill

**Twilled : (a)** ٹوئیل کی طرح دوہرے سوت کا بنا ہوا ۔

**Twilling : (n)** دو سوتی بناوٹ کا بنا ہوا کپڑا یا حصہ ، کام یا عمل جس سے یہ تیار ہوتا ہے ۔

**Twilly/Twilley : (n) [by alter.]** دُھننے کی مشین؛ نیز مختلف آلے اور مشینوں کے نام؛ پارچہ بافی کی مشین ۔

**Twilly : (v)** دھننا ۔

**Twilt :** (بول چال) Quilt کا لسانی متبادل ۔

**Twin : (a) [Late OE. 'twinn'.]** (۱) جڑواں؛ توام ۔(۲) (نباتیات) توام (پودے) ۔ (۳) ایک دوسرے کے ہم صحبت، شریک کار؛ ہمزاد؛ ہم رشتہ ۔(٤) ایک قسم کے دو مساوی حصوں سے بنا ہوا؛ ایک دوسرے سے منسلک؛ جڑا ہوا ۔ (٥) (فطری تاریخ) نکالنے والا؛ اپجنے والا ۔

**Twin : (n) [ME.]** (۱) دو جڑواں چیزوں میں سے ایک ؛ دو توام بچوں میں سے ایک ۔ (۲) مرکب قلم (کیمیاوی یا معدنی اشیاء کی) ۔(۳) جڑواں بچے یا وہ جو ایک ساتھ پیدا ہوں ۔(٤) (علم النجوم) بروجی جھمکا( ستاروں کا ) اور جوڑا ۔ (٥) (مجازاً) (جمع) دو اشخاص یا چیزیں جو بہت اچھی طرح متحد ہوں، ہم صحبت ہوں ؛ دو چیزوں میں سے ایک (ہم صحبت ، شریک کار ، ہم رشتہ) ۔(٦) توام بچوں کا یا دو کم عمر آدمیوں کا جوڑا ۔

**Twin : (v) [Late ME.]** (۱) جوڑ دینا یا جڑجانا؛ جڑواں کردینا یا ہو جانا (دو چیزوں یا آدمیوں کا اچھی طرح، جزو لاینفک طور پر)؛ متحد کر دینا ۔ (۲) دو بچوں کا ایک ساتھ ، ایک پیدائش میں پیدا ہونا؛ توام پیدا ہونا ۔(۳) جڑواں حاملہ ہونا یا پیدا کرنا؛ ایک ساتھ پیدا ہونا؛ بہ یک وقت پیدا ہونا۔ (٤) (دو بلورین کو) جوڑ دینا کسی مخصوص اصول یا قاعدے کے مطابق توام بلورین بنانے کے لئے ۔ (٥) مثنیٰ؛ مساوی یا مقابل ہونا یا بنانا ۔

**Twin-axis : (n)** توام قلم (بلورین) میں جوڑنے کا محور ۔

**Twin band mill : (n)** کارخانہ؛ آرہ کشی جس میں دونوں قسم کے، دائیں ہاتھ اور بائیں ہاتھ دونوں سے چلائے جانے والے آروں سے کام لیا جاتا ہے ۔

**Twin-beds : (a)** توام پلنگ کا ۔

Twin-beds : (n) توام پلنگ میں سے ایک ۔

Twin berry : (n) (۱) شمالی امریکا کی جھاڑی دار بیل جس میں زردخوشبودار پھول آتے ہیں ۔ (۲) امریکی چڑھنے والی بیل Partridge berry ۔

Twin bill : (n) (۱) دیکھو Double header ۔ (۲) دروازے یا کھڑکی کا سردل (اوپر کی چوکھٹ) ۔

Twin-birth : (n) جڑواں پیدائش؛ توام پیدا ہونا ۔

Twin-born : (a) جڑواں ، توام یا ایک ساتھ پیدا ہونے والا ۔

Twin-brother : (n) بھائی جو ایک ساتھ پیدا ہو؛ جڑواں بچوں میں سے ایک بھائی؛ جڑواں بھائی ۔

Twin city : (a) Minueapolis and St. Paul minn ملحقہ شہروں کا یا ان سے متعلق ۔

Twin disease : (n) Twin- lamb disease کا متبادل ۔

Twin-engine/-engined : (a) (۱) دو استوانے والا یا استوانوں کی دو قطاریں ۔ (۲) دو انجنوں والا (ہوائی جہاز) ۔

Twin disease/Twin-lamb disease : (n) (۱) دیکھو Pregnancy disease ۔ (۲) حاملہ بھیڑ کی ایک بیماری ۔

Twin-lens camera : (n) دو عدسی کیمرا ۔

Twin-plane : (n) توام قلم کے جڑواں محور کا ایک عمودی رندا ۔

Twin-screw : (a) جڑواں پیچوں والا (خاص کر اسٹیمر کا) : جڑواں پیچ والا ڈھکیلو جداگانہ لمبے دھرے پر ۔

Twin-screw pump : (n) جدا ہو جانے والا پمپ ۔

Twin-set : (n) آستین دار یا بلا آستین کی بنی ہوئی واسکٹ کے ساتھ والی جمپر ۔

Twin-sister : (n) (۱) جڑواں بچے پیدا ہونے والوں میں ایک لڑکی ۔ (۲) دیکھو Twin flower ۔

Twin valve : (n) کُھلمندن جس میں دو راستے ہوتے ہیں ایک داخل ہونے کے لئے اور دوسرا نکلنے کے لئے ۔

Twindle : (n) (روز مرہ) دیکھو Twin

Twine : (n) [ME 'twin twyne'.] (۱) ڈوری؛ سوتری؛ رسی؛ ستلی ۔ (۲) بل؛ چکر؛ مروڑی؛ پیچ ۔ (۳) گتھی ہوئی چیز؛ الجھی ہوئی چیز یا حصہ؛ جڑواں تنا یا پودے کی شاخ، ٹہنی؛ موڑی ہوئی یا لپیٹی ہوئی کوئی چیز ۔ (٤) گانٹھ ؛ گرہ؛ پیچیدگی ۔ (٥) ہلکا بھورا مائل زیتونی رنگ ۔

Twine : (v) [ME. 'twinen'.] (۱) مروڑنا؛ اینٹھنا؛ (ڈوری بنانے کےلئے) ۔ (۲) بٹنا؛ ڈوری بنانا ۔ (۳) گتھے ہوئے ڈوروں سے بنانا (ہار وغیرہ) ۔ (٤) ہار لپیٹنا؛ گوتھنا ۔ (٥) لپیٹنا (کسی چیز کے گرد) ۔ (٦) بل دینا (کسی چیز کے گرد) ۔ (۷) سوت کی ڈوری بنانا ۔ (۸) گھمانا؛ گھومتے ہوئے بڑھنا؛ جھکنا چکر کی طرح سے؛ پیچدار طور پر چاروں طرف گھومنا ؛ (سانپ وغیرہ) لہر دار طور پر رینگنا ۔ (۹) جسم کو مروڑنا؛ بل دینا؛ تشنج پیدا کرنا؛ پیچ وتاب کھانا (کیڑے کا) ۔

Twine reeler : (n) ایک قسم کی کاتنے کی، ڈوری یا ستلی بٹنے کی مشین ۔

Twiner : (n) (۱) بل کھانے والا؛ رینگنے والا؛ مروڑنے والا؛ اینٹھنے یا بٹنے والا ۔ (۲) عادتاً بٹ جانے (والی شاخ کا) پودا ۔ (۳) دیکھو Twine reeler ۔ (٤) بٹنے والا پودا ۔

Twinflower : (n) (۱) Linnaea کی جنس کاایک پودا ۔ (۲) یورپ اور ایشیا کے شمالی علاقوں کا ایک چھوٹا افتادہ سدا بہار پودا ؛ شمالی امریکا کے شمالی علاقے کا ایسا ہی پودا ۔

Twinge : (v) [OE. 'twengan'] (۱) ٹیس، خلش پیدا کرنا ۔ (۲) (مجازاً) رہ رہ کے بے چین کرنا؛ چٹکی لینا ۔ (۳) مروڑنا؛ دبانا؛ چبھونا؛ تشنجی حرکت ہونا؛ چٹکی لینا ۔

Twinge : (v) [ME. 'twengen'.] (۱) (روزمرہ) توڑنا ۔ (۲) نوچنا؛ کھسوٹنا؛ جھٹکے سے توڑنا؛ جھٹکے سے کھینچنا ۔ (۳) (تھوڑا سا جھٹکا دے کر) کھینچنا؛ گھسیٹ لینا؛ (آستین وغیرہ) پکڑ کر کھینچنا ۔ (٤) (کسی کا) تیز یا شدید درد میں مبتلا ہونا؛ چبھنا؛ اچانک مقامی تیز درد محسوس کرنا ؛ چہرے کے زخم جیسا احساس ہونا یا شدید (درد کا) احساس ہونا ۔

Twinge : (n) (۱) تیز چبھتا ہوا یا اینٹھن والا درد؛ گٹھیا کے درد کو بھی کہتے ہیں؛ ٹیس؛ چبھن ؛ خلش ۔ (۲) (مجازاً) تیز ذہنی الجھن؛ تکلیف؛ تیز احساس ندامت؛ صدمہء ندامت ؛ ضمیر کی سرزنش۔

**Twingle : (v)** (۱) (روزمرہ برطانیہ) دیکھو Twist ۔ (۲) (کیڑے وغیرہ کا) بل کھانا؛ لہرانا ۔ (۳) (آدمی یا جانور کا) کیڑے کی طرح بل کھانا ۔ (٤) (مجازاً) ٹال مٹول کرنا؛ حیلے بہانے کرنا ۔ (٥) بل کھاکر جانا، آنا، نکلنا ۔

**Twingle-twangle/Twing-twang : (n)** بربط یا دوسرے ایسے باجے کی طرح کی آواز؛ باجے کی ٹن ٹن کی آواز؛ باجے کے تار کی آواز ۔

**Twining : (a)** بل کھانے والا؛ پیچاں (پودا)؛ چکر دار (مختلف معنوں میں) خاص کر اس پودے کے بارے میں جو بل کھاتے ہوئے اپنے سہارے کے چاروں طرف بڑھتے ہیں ۔

**Twink : (v)[Late ME. 'twinken']** (۱) دیکھو Twinkle ۔ (۲) چمکنا دمکنا؛ جگ مگ کرنا؛ جھلکنا؛ رہ رہ کر چمکنا؛ ٹمٹمانا ۔ (۳) طبیعت کا جولانی پر ہونا ۔

**Twink : (n) [Late ME.]** (۱) جھپکی (نیندکی) ؛ وقت جو اس میں لگا ۔ (۲) ٹمٹماہٹ؛ چشمک زنی؛ لحظہ : لحہ؛ چشم زدن میں؛ آنکھ جھپکتےہی In a twink ۔

**Twink : (n)** (۱) دیکھو Chaffinch ۔ (۲) چرچڑیا؛ ایک قسم کی گانے والی چڑیا ؛ سرشور ۔

**Twink : (v) [Origin unkn.]** (روز مرہ انگریزی) سزا دینا؛ ضرر پہنچانا؛ عقوبت پہنچانا؛ تعزیر کرنا؛ جرمانہ کرنا؛ (مکے بازی میں حریف پر) ضرب شدید لگانا؛ تڑاتڑ لگانا؛ سونٹے کی طرح لگانا ۔

**Twinkle : (v) [OE. 'twinclian'.]** (۱) چمکنا دمکنا (روشنی، ستارے وغیرہ کا)؛ دمکنا ۔ (۲) جلدی جلدی جھپکنا(پلکوں کا)؛ جلدی جلدی رہ رہ کر چمکنا ۔ (۳) جلدی جلدی آگے پیچھے ہٹنا (پودوں کا) (ہوا سے جھومنے میں) ۔ (٤) آنکھوں میں ہنسی کی جھلک نظر آنا ؛ چمک اٹھنا ۔ (٥) جھپکنا؛ جھپکانا(آنکھ، پلک) ۔ (٦) تیزی سے رہ رہ کر ضیا باری کرنا ۔ (۷) اشارہ یا پیغام پہنچانا (چمکا کر آنکھ کے اشارے سے) ۔ (۸) (شاعری میں) آنکھ کے اشارے سے رہنمائی کرنا ۔ (۹) جلدی جلدی آنکھ کھولنا بند کرنا؛ آگے پیچھے یا اندر باہر کھسکنا، جلدی جلدی تبدیلی کے ساتھ ؛ جلد جلد ظاہر ہونا اور چھپ جانا، لرزش کرنا، تھر تھرانا؛ روشنی کا جھلملانا ۔

**Twinkle : (n)** (۱) (پلکوں کی) جھپک؛ آنکھ کا جھپکنا؛ آنکھ کی جھپکی ۔ (۲) چمک دمک؛ ہنسی کی جھلک (آنکھوں میں) ؛ آنکھوں کی جھپک کا وقفہ ۔ (۳) تیز حرکت (پیروں کی) ۔ (٤) جگمگاہٹ، جوت، آنکھ جھپکانے کا عمل؛ آنکھ کا اشارہ ۔ (٥) جھپکی؛ ہلکی نیند؛ جھلک؛ ایک اچٹتی نظر، ہلکی یا عارضی چمک دمک؛ ضیاباری؛ (مجازاً) جھلملاہٹ؛ پھڑک؛ ارتعاش؛ کپکپی؛ تھرتھراہٹ؛ کھلتی بند ہوتی ہوئی روشنی ۔ (٦) بال رقص میں قدم کا ایک خاص انداز میں جلدی جلدی آگے پیچھے ہٹنا ۔

**Twinkler : (n)** کوئی چیز جو باربار ضیا باری کرتی ہو یا جو ہلکی چمک ظاہر کرتی ہو؛ کبھی کبھی آنکھوں کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے ۔

**Twinkling : (n)** (۱) چمکنے کا عمل؛ ہلکے طور پر جھلکنے یا چمکنے کا عمل؛ آنکھ جھپکنا یا جھپکانا؛ ٹمٹماہٹ : چشمک زنی ۔ (۲) آنکھ کے جھپکنے کا ایک لحہ؛ تیز چمک دار حرکت ۔

**In a twinkling :** ہم تم سے بہت جلد ملیں گے۔

**In the twinkling of an eye :** فوراً ہی؛ ایک لحہ میں ؛ پلک جھپکاتےہی ۔

**Twinkly : (a)** (۱) دیکھو Twinkling ۔ (۲) دیکھو Beaming ۔ (۳) دیکھو Smiling ۔

**Twinleaf : (n)** ایک امریکی سدا بہار پودا ۔

**Twinly : (n)** جڑواں کا یا اس سے متعلق یا اس کے لئے موزوں، مناسب ۔

**Twinned : (a)** (۱) توام ؛ جڑواں : دو ایک ساتھ پیدا شدہ (بچے) ۔ (۲) پورے طور پر وابستہ اور متحد، نیز ایک طرح کے، یکساں ۔ (۳) دو مرکب بلورین۔

**Twinner : (n)** جڑواں بچے جننے والی ۔

**Twinning : (n)** (۱) دو بچوں کے ایک ساتھ پیدا ہونے کا عمل؛ ایک کے بجائے توام پیدا ہونا ۔ (۲) جوڑا؛ اتحاد یا دو آدمیوں یا چیزوں کا مقابلہ ۔ (۳) دو یا زیادہ بلورین یا بلورین کے حصوں کا مجموعہ غیر متوازی مگر معقول حالت میں ۔ (٤) دیکھو Secondary twinning ۔ (٥) بلورین کا بیرونی جوڑ یا جٹ جانا ۔

**Twinning-axis : (n)** دیکھو Twin - axis

Twinning-law : (n) دو بلورین کو جوڑنے یا متحد کرنے کا اصول یا قاعدہ۔

Twinship : (n) (۱) توام یا جڑواں ہونے کی حالت۔(۲) توام بچوں کا ایک دوسرے سے تعلق؛ قریبی یکسانیت، مشابہت؛ روابط۔

Twinspur : (n) سالانہ اگنے والا عمودی پودا جس کے پھول رنگین ہوتے ہیں۔

Twinter : (n) [ME. fr. OE. 'twi winter'.] (روز مرہ برطانیہ) بھیڑ، بیل یا گھوڑا جو دوسال تک زندہ رہا ہو۔

Twinter : (a) [ME.] دو سالہ؛ دوسال کا۔

Twiny : (a) (۱) ڈور، ستلی وغیرہ کا یا ان سے متعلق۔ (۲) دیکھو Twinning ۔(۳) دیکھو Inter lacing ۔

Twire/Tweer : (v) [Of unkn. origin.] (شاذ، روز مرہ) دزدیدہ نظر سے دیکھنا؛ جھانکنا؛ تاکنا؛ (مجازاً) روشنی وغیرہ جھلکنا۔

Twirl : (n) (۱) گھمانے کا عمل یا گھمائے جانے کی حالت۔ (۲) گھماؤ؛ تیز گردش؛ تیز چکر؛ مروڑ؛ بل۔ (۳) کوئی چیز جو گردش کرے یا گردش میں لائی جائے۔

Twirl : (v) (۱) جلدی جلدی گھمانا؛ چکر دینا؛ چاروں طرف چکر دینا؛ پھرانا؛ گھومنا؛ پھرنا؛ چکر کھانا۔ (۲) شغل کے طور پر حرکت دینا؛ گھمانا (انگلی یا انگوٹھے کو تیزی سے) ؛ (دماغ یا سرکا) چکرانا۔ (۳) اینٹھنا (خصوصاً موچھوں کو)؛ سانپ کی طرح کنڈلی مارنا؛ بلے باز کو گیند پھینک کر دینا۔

Twirler : (n) (۱) گھومنے والا یا گھومنے والی یاگھمائے جانے والی چیز۔ (۲) Base ball کے کھیل میں گیند پھینکنے والا۔(۳) ڈنڈا گھمانے والا۔(٤) مختلف قسم کے گھومنے والے کھلونوں میں سے کوئی۔

Twirligig : (n) [by alter. of 'whirligig'] (۱) ایک طرح کا کھلونا۔ (۲) (مجازاً) چکر؛ گردش؛ چکر جھولا جس میں کاٹھ کے گھوڑے وغیرہ لگے ہوتے ہیں اور بچوں کو اس پر بٹھا کر چکر دیا جاتا ہے ؛ چرخ چوں۔

Twirling : (n) گھمانے یا چکر دینے والےکا عمل یا مشق، خاص کر Base ball کے کھیل میں گیند پھینکنے والے کا عمل یا اصول فن (تکنیک)۔

Twirly : (a) پیچ و خم سے بھرا ہوا؛ پیچ و خم والا؛ خمدار؛ پیچدار۔

Twirp : Twerp کا متبادل۔

Twist : (v) [of mixed origin.] (۱) لہروں کو ملا کر بل دینا؛ بٹنا (رسی وغیرہ)۔ (۲) گوتھنا؛ گوندھنا۔ (۳) بل دار بنانا؛ مرغولہ بنانا(ستون وغیرہ کو)۔ (٤) بل کھانا؛ بل دار شکل میں اگنا یا بڑھنا۔ (٥) گیند کا (خصوصاً انٹے کے کھیل میں) چکر کھاتے ہوئے مڑ جانا۔ (٦) (ہار) گوندھنا یا گوتھنا۔ (۷) پیچ و خم کے ساتھ چلنا؛ بل کھاتے ہوئے چلنا؛ آگے بڑھنا؛ گزرنا (مجمع میں سے)۔ (۸) مروڑنا۔ (۹) توڑ مروڑ کر کچھ اور معنی پہنانا (الفاظ کو)۔ (۱۰) جوڑنا؛ متحد کرنا۔(۱۱) دو یا زائد سوت یا ریشوں کو (کسی مناسب چیز کے) بل دے کر دھاگایا ڈوری بنانا؛ سوت کو بل دے کردھاگا یا ڈوری بنانا۔(۱۲) گھما کر یا ملا کر جوڑنا یا متحد کرنا؛ ایک ساتھ جوڑنا؛ ایک چیز کو دوسرے کے ساتھ بٹ دینا؛ ایک دوسرے کے ساتھ جوڑنا؛ بننا۔ (۱۳) (مجازاً) متحد کرنا؛ جوڑنا؛ ملانا؛ اچھی طرح وابستہ کرنا؛ ڈوری میں لڑوں کی طرح پورے طور پر وابستہ کرنا؛ ملانا۔ (١٤) (دھاگے یا اسی طرح کی کوئی چیز) کسی پر چڑھانا یا اس کے چاروں طرف لپیٹنا؛ اس طرح منسلک کرنا (کسی چیز کو) کسی چیز سے یا دھاگے سے گھیرنا یا کسی دوسری چیز میں لپیٹ لینا؛ پیچ و خم کے ساتھ آگے بڑھنا؛ پیچدار حرکت کے ساتھ کسی چیز کو کسی چیز میں گھسیڑنا؛ داخل کرنا۔(۱۵) دبا کر شکل بدل دینا خاص کر دبانا (عضو وغیرہ) چاروں طرف موچ آنے کے لئے۔(١٦) گھما کر ترچھا کر دینا؛ شکل صورت (کسی چیز کی مروڑ دینا) ؛ بل دینا؛ مسخ کرنا(شکل وغیرہ)۔(۱۷) (مجازاً) اصل شکل کو مسخ کرنا یا کھینچ تان کر غلط معنی پہنانا۔ (۱۸) جھکا دینا؛ کھینچ لینا؛ باہر نکالنا؛ زور سے مروڑنا؛ دبانا (چہرے پر) بل دینا۔ (۱۹) چکر دار شکل میں تبدیل کرنا؛ جھکانا؛ خم کرنا؛ چکر دار طور پر لپیٹنا؛ پیچ کس دینا۔ (۲۰) (بیمہ) (امریکا) (کسی آدمی کو) کسی ایک کمپنی کی بیمہ پالیسی کو موقوف کرنے اور دوسری کمپنی کی نئی پالیسی لینے کی ترغیب دینا۔(۲۱) جی کھول کر یا پیٹ بھر کر کھانا۔(۲۲) محور کی طرح گردش کرانا؛ (کسی چیز کو) چاروں طرف گھمانا۔ (۳۲) گھومنا؛ گردش کرنا؛ پیچ و خم والا راستہ اختیار کرنا؛ (راہ میں) متعدد موڑوں کے ساتھ بڑھنا۔ (٢٤) جسم کو بل دے کر رقص کرنا۔

To twist (a person) round one's finger : اپنی مرضی کے مطابق دوسرے پر دباؤ ڈالنا؛ پورے طور پر حاوی ہو جانا ۔

To twist one's arm : کسی پر تحکمانہ دباؤ ڈالنا؛ مجبور کرنا ۔

To twist the lion's tail : برطانیہ کو دق کرنا یا غصہ دلانا ۔

Twist : (n) [ME.] (۱) تقسیم شدہ کوئی چیز یا حصہ؛ کسی چیز کا وہ حصہ جہاں سے وہ الگ ہوتا ھے (خصوصاً) جانگھوں کا اتصال؛ دو شاخہ (خاص کر بھیڑ یا مویشی کا) ۔ (۲) دھاگے کو بل دے کر ڈوری بنانے کا عمل؛ ریشم، اون، سوت، سن وغیرہ کے ریشوں سے بٹا ہوا دھاگا یا ڈوری ۔ (۳) (بحری) (بٹی ہوئی) رسی کا ہر لہر ۔ (٤) مخلوط مشروب مثلاً چائے اور کافی یا جن اور برانڈی ۔ (۵) موٹی ڈوری کی طرح بنا ہوا تمباکو؛ اس طرح کے تمبا کو کا ایک ٹکڑا یا اس کی "لمبائی" ۔ (٦) گوندھے ہوئے آٹے کی بنی ہوئی بل دار روٹی ۔ (۷) ایک محور کے گرد چکر کھاتے ہوئے آگے بڑھنے کی حرکت؛ اینٹھن؛ گردش؛ بل؛ پیچ؛ جھکاؤ ۔ (۸) (ٹینس وغیرہ) چکر جو گیند کو پھینکنے سے پہلے دیا جاتا ھے تاکہ ایک خاص طریقے سے مڑ جائے ؛ اس طرح چکر دی ہوئی گیند ۔ (۹) (طبیعیات) قوت تفتیل؛ مقدار تفتیل؛ زاویہء تفتیل (وہ زاویہ جو سلاخ وغیرہ کےبل کو ظاہر کرتاھے) ۔ (۱۰) حرکت دولابی ۔ (۱۱) تفتیل؛ بل دینے کا انداز یا درجہ؛ خصوصاً رائفل کی نالیوں کا جھکاؤ ۔ (۱۲) (طبیعت یا سیرت کا) رجحان؛ افتاد طبع ۔ (۱۳) (بول چال) زبر دست، شدید بھوک، اشتہا ۔ (١٤) بے قاعدہ جھکاؤ ؛ بل ؛ خم؛ پیچ ۔ (۱۵) انحراف؛ پھر جانا؛ (مجازاً) مواقع کی تبدیلی؛ تغیر حالات؛ نیز راستے کا موڑ ۔ (١٦) (مجازاً) مخبوطی یا انحرافی رجحان یا طور طریقہ خاص کر انوکھا دماغی رجحان؛ جانور کی خمدار دم ۔ (۱۷) ذہنی یا اخلاقی تعصب یا کجی؛ خبط ؛ سنک ؛ سَر ۔ (۱۸) چھین جھپٹ؛ کج روی؛ مسخ کرنا ۔ (۱۹) ایک رقص جس میں ایک طرف سے دوسری طرف جسم کو بل دیا جاتا ھے، خاص کر اس طرح کا رقص سنہ ۱۹٦۰ کے آغاز میں عام پسند تھا ۔

A twist in one's tongue : صاف طور پر بولنے سے معذور؛ لکنت ۔

Round the twist : (۱) پاگل؛ دیوانہ؛ سڑی ؛ مجنوں ؛ سودائی؛ مخبوط الحواس ۔ (۲) دیکھو Twist disease ۔ (۳) رائی اور گیہوں کے پودے کی ایک بیماری جو سمارو سے پیدا ہوتی ھے ۔

Twist bit : (n) سوراخ کرنے کی سنسی برمے کی طرح کے اوزار سے مشابہ ۔

Twist barrel : (n) بندوق کی نال لوھے کے لمبے چکر کی طرح پر اینٹھے ہوئے ٹکڑے یا ٹکڑوں سےبنی ہوئی ۔

Twist disease : (n) (۱) سالمن رنگ کی نوخیز مچھلیوں کی ایک مہلک بیماری ۔ (۲) گندم اور رائی کی بیماری۔

Twist-dive : (n) ایک قسم کی مقابلے کی غوطہ زنی ۔

Twist-drill : (n) برما کی طرح کا اوزار (زمین میں سوراخ کرنے کا)۔

Twist-yarn : (n) لپیٹا ہوا یا بٹا ہوا سوت ۔

Twisted : (a) (۱) دو یا دو سے زائد دھاگوں یا ڈوریوں والا یا اسی طرح کی ایک ساتھ جڑی ہوئی (چیز) : ڈوری بنی ہوئی ایک دوسرے کے ساتھ بٹ کر یا وابستہ ہو کر؛ گوتھا یا گوندھا ہوا؛ ایک دوسرے پر چڑھایا ہوا؛ ایک دوسرے کے ساتھ بنا ہوا؛ شکل مروڑی ہوئی؛ مسخ کیا ہوا؛ گھمایا ہوا ؛ چکر دار ؛ ترچھا جھکایا ہوا ۔ (۲) خاص کر نباتیات میں، دیکھو Contorted ۔ (۳) خمدار؛ پر پیچ؛ مروڑا ہوا؛ مرغولہ دار ۔ (٤) (نباتیات) پیچیدہ؛ بلدار؛ مروڑی۔

Twisted-bit : (n) برمے کی انی جس کا سرا مربع سلاخ کا ہوتا ھے جو چکر دار طور پر اینٹھا ہوتا ھے ۔

Twisted cubic : (n) بے قاعدہ رندے سے تین مقام پر ایک مکعب ٹیڑھی کاٹی ہوئی جگہ ۔

Twisted curve : (n) (۱) دیکھو Space curve ۔ (۲) خم تین ابعادی مقاموں پر۔

Twisted drill : (n) دیکھو Twist drill

Twisted flower : (n) Strophanthus کی جنس کا پودا ۔

Twisted-gear wheel : (n) پیچ کا پہیّا جو پیچ سے چلتا ہو خاص کر وہ جس کا دھرا دوسرے پہیے کے دھرے کے متوازی ہو ۔

Twisted heath : (n) ایک چھوٹا سدا بہار پودا ۔

Twisted pair : (n) برقی طناب ایک ساتھ بٹے ہوئے دو منفصل موسلوں پر مشتمل ۔

Twisted pine : (n) ادنیٰ قسم کا ساحلی انناس؛ اندرونی علاقے کا سیدھا انناس ۔

Twisted shovel : (n) خم اور مڑے ہوئے پھال کا میکانکی بیلچہ بوئی ہوئی فصلوں کی جڑوں میں مٹی پھینکنے کے لئے ۔

Twisted-stalk : (n) ایک قسم کا پودا Rose mandarin ؛ شمالی امریکا کے مشرقی علاقے کے گلاب کے پھول جیسا سرخ پھولوں والا پودا ۔

Twisted stomach worm/Twisted wireworm : (n) مختلف خیطیہ؛ کیڑوں میں سے کوئی جو طفیلی کیڑوں کی طرح دودھ پلانے والے جانوروں یا چڑیوں کے پیٹ میں ہوتا ہے، خاص عام طور پر جگالی کرنے والے پالتو جانوروں کے پیٹ میں ہوتا ہے ۔

Twistedly : (adv.) اینٹھے ہوئے یا مڑے ہوئے طور پر ؛ اینٹھ کر یا موڑ کر ۔

Twister : (n) (۱) شہتیر؛ گرڈر ۔ (۲) وہ جو (یا جو) دھاگا، ڈوری یا اسی طرح کی چیز بناتا ہے خاص کر وہ جو نئے تانے کے دھاگوں کو موڑتا ہے ۔ (۳) دھاگا وغیرہ بنانے کی ایک میکانکی ترکیب ۔ (٤) چاروں طرف ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک گھمانے یا موڑنے والا یا اِس طرح یا اُس طرح موڑتا ہے ۔ (٥) (مجازاً) وہ جو چکمہ یا فریب دیتا ہے ؛ (کرکٹ وغیرہ) چکر کھانے والی گیند ۔ (٦) کسی چیز کو خم کرنے والا؛ جھکانے والا یا لپیٹنے والا شخص ۔ (۷) مروڑنے والی یا مروڑی یا تشنج پیدا کرنے والی چیز؛ خاص کر (مجازاً) درہم برہم کرنے والی اور حیرت میں ڈالنے والی کوئی چیز ۔ (۸) (عامیانہ) چکرا دینے والا مسئلہ؛ اعتراض یا دلیل ۔ (۹) کوئی مشکل، شدید، پریشان کن اور حیران کن مسئلہ ۔

Twister-in : (n) پارچہ بافی کا کارندہ جو (سوت) بٹتا ہے یا تانے کے لئے دھاگوں کو آخری حصوں میں جو پھنی یا کنگھی کرنے میں چھوٹ گئے ہوں باندھتا ہے ۔

Twisthand : (n) فیتہ ساز؛ تسمہ ساز؛ فیطون یاجھالر ساز۔

Twistical : (a) دیکھو Crooked؛ خم دار؛ مڑا ہوا؛ بل کھایا ہوا؛ ٹیڑھا میڑھا؛ دیکھو Devious ؛ پیچ دار؛ چکر کا؛ کج راہ؛ کج رو ؛ دیکھو Tortuous؛ پیچ در پیچ؛ پیچ دار؛ (نباتیات) مروڑی دار ۔

Twistification : (n) (۱) اینٹھنے، مروڑنے، بٹنے، بل دینے کا عمل؛ کوئی مروڑی ہوئی بل دی ہوئی چیز ؛ دیکھو Tortuosity ؛ پیچدگی ؛ پیچ دار ہونا ۔ (۲) South and midland ایک قسم کا رقص۔

Twistify : (v) اینٹھنا؛ مروڑنا؛ بل دینا؛ پیچدار بنانا؛ بٹنا ۔

Twistiness : (n) چکر دار یا پیچ دار ہونے کی صفت یا حالت دیکھو Tortuosity؛ پیچیدگی؛ پیچ دار ہونا؛ دیکھو Sinuosity؛ لہر دار؛ چکر دار؛ پیچدار ۔

Twisting : (n) فریب کاری سے کسی کی بیمہ پالیسی کو تمادی کرا دینا اور دوسری کمپنی کی پالیسی دلوانا ۔

Twisting-in : (n) نئے تانوں کے آخری حصوں کو پرانے تانوں کے حصوں سے ملا دینا یا منسلک کر دینا ۔

Twistle : (n) دیکھو Twist

Twists and turns : (n) زور کا جھٹکا؛ زور سے مروڑنا؛ کھینچنا؛ سنسی؛ پیچ کش؛ پیچیدہ موڑ ۔

Twisty : (a) پیچ دار؛ بلدار؛ اینٹھا ہوا؛ بٹا ہوا؛ چکر سے بھرا ہوا؛ چکر دار؛ خمدار؛ مروڑ یا بل سے بھرا ہوا؛ پیچ در پیچ؛ (مجازاً) بے ایمان؛ پیچ و خم والا؛ دیکھو Devious؛ دیکھو Evasive ؛ ٹالنے والا؛ لیت ولعل کرنے والا؛ حیلہ ساز ؛ دیکھو Tricky ؛ دغا باز؛ چالباز؛ فریبی؛ کائیاں ؛ ہوشیار؛ چالاک؛ عیار ۔

Twit : (n) (۱) مضحکہ خیزی؛ طعنہ زنی یا ملامت کرنے کا عمل؛ (ہلکے طور پر) ملامت یا سرزنش؛ طعنہ ۔ (۲) (برطانیہ) احمق؛ زود رنج یا چڑی شخص ۔ (۳) عصبی المزاج ہونے یا دفعتاً چڑھ جانے کی حالت ۔

Twit : (n) دیکھو Chirp

Twit : (n) [Origin unkn.] سوت میں یا اون یا روئی کی پونی میں نقص۔

Twit : (v) (۱) الزام دینا؛ ملامت کے ساتھ قصور نکالنا؛ (کسی شخص کو) جھڑکنا ؛ ملامت کرنا

(خاص کر ہلکے طور پر یا غصہ ظاہر کرتے ہوئے) : (کسی پر) تہمت دھرنا؛ طعنہ دینا ۔ (۲) قصوروار ٹھہرانا؛ سرزنش کرنا؛ جھڑکنا؛ ڈانٹنا؛ توبیخ کرنا؛ خواہ مخواہ اعتراض کرنا؛ نکتہ چینی کرنا ۔ (۳) مضحکہ یا ملامت کا نشانہ بنانا ۔

Twit-twat : (n) کنجشک خانہ؛ گوریا؛ دیکھو House sparrow ۔

Twitch : (n) (۱) جھٹکا؛ اچانک زور کا جھٹکا یا کھینچاؤ؛ جنبش؛ پھڑک؛ توڑنا؛ چھیننا؛ ہلکا جھٹکا؛ ہلکی حرکت ۔ (۲) شدید درد؛ چبھن؛ چٹکی؛ درد کی ٹیس؛ خلش؛ مروڑ؛ اینٹھن؛ چبھن؛ اکثر ذہنی تکلیف ۔ (۳) سرک پھندا یا پھندا؛ ایک خاص قسم کا آلہ جس کی وجہ سے عمل جراحی کے دوران گھوڑا حرکت نہیں کر سکتا ۔ (٤) (کان کنی) رگ معدن کے اندر یا اس کا حصہ جہاں پر یہ دبایا جاتا ھے اور چھوٹا کیا جاتا ھے ۔ (٥) تیز، بلا ارادہ یا قصد عام طور پر پٹھے یا عضلے وغیرہ کی ہلکی حرکت یا جنبش (خاص طور پر اعصابی، عضلاتی) لرزہ آور یا تشنجی جھٹکا یا تھرتھراہٹ ۔

Twitch : (n) ایک قسم کی گھاس جس کی جڑیں دور تک پھیلتی ہیں؛ دوب ۔

Twitch/Twitch-grass : (n) (۱) ایک قسم کی گھاس جیسے Triticum repens ۔ (۲)ایک قسم کی گھاس Couch grass، Fox-tail گھاس کی ایک قسم ۔ (۳) نجیل؛ دوب؛ بید گیاہ ۔

Twitch : (v) (۱) دفعتاً یا اچانک جھٹکا دینا؛ توڑنا؛ جنبش دینا؛ پھڑکنا ۔ (۲) (کسی چیز کو) تیزی سے یا زور سے کھینچنا؛ گھسیٹ لینا؛ تشنجی حرکت دینا یا ہونا ۔ (۳) جھٹکے سے یا اچانک کھینچنا یا لےلینا؛ توڑنا؛ چھین لینا۔ (٤) سنسی سے یا اسی طرح کی کوئی چیز سے چٹکی لینا؛ کھینچنا؛ تکلیف دینا (چٹکی وغیرہ لے کر) ۔ (٥) (کان کنی) (کچی دھات کی رگ معدن) گھٹنا؛ ختم ہو جانا؛ نیز (مجازاً) (چٹان کا) (کسی چیز پر) جھکنا اور گھٹنا یا بند کرنا ۔ (٦) ڈوری سے یا اسی طرح کی کوئی اور چیز سے خوب کسنا؛ مضبوط باندھنا؛ مضبوطی سے (باندھ کر) محفوظ کرنا ۔

Twitch : (v) (بول چال) گھاس کو اکٹھا کرنا اور ضائع کرنا؛ نیز (مجازاً) (زمین کو) گھاس سے صاف کرنا ۔

Twitch road : (n) وہ سڑک جس کے ذریعے لکڑی کے کندے لے جائے جاتے ہیں (تجارت کے لئے) ۔

Twitchel : (n) [ME.] (۱) پھندا ۔ (۲) جھاڑیوں کے درمیان کا راستہ ۔

Twitchels : (v) (انگریزی روز مرہ) سرک پھندے سے باندھ دینا ۔

Twitcher : (n) جھٹکا دینے والا؛ کس کر باندھنے والا؛ کھینچنے والا؛ دفعتاً جھٹکا یا جنبش دینے والا ۔

Twitchfire : (n) زمین کی گھاس کو جلانے کے لئے آگ ۔

Twitchy : (a) بے قرار؛ بے چین؛ چلبلا ۔

Twite : (n) [Imitative.] زو فنیقیہ* کوہ ؛ پہاڑی چڑیا؛ لینٹ (linnet) کی قسم کا ایک پرند ۔

Twite-finch : (n) ایک قسم کی چھوٹی سی پہاڑی چڑیا ۔

Twitelark : (n) (روز مرہ انگریزی) ؛ دیکھو Meadow pipit عام قسم کا چنڈول (پرند) ۔

Twitten : (n) (مقامی انگریزی ) تنگ یا کم چوڑی گلی ۔

Twitter : (n) (۱) دہشت انگیز ہل چل یا تحریک ؛ وحشیانہ اشتعال یا جوش کی انتہا؛ تھرتھرانا یا کانپنا ؛ تھرتھری؛ کپکپی ۔ (۲) چڑیوں کی چہچہاہٹ ؛ چڑیوں کی چوں چوں؛ ٹر ٹر؛بڑ بڑ؛ بکواس ۔

Twitter : (n) (۱) سفید بھُر بھرے روغنی مادے والی وہیل مچھلی کے غلاف کا فضلہ تیل نکالے جانے کے بعد ۔ (۲) اسپرم وہیل کے غلاف پر استر کا کام دینے والی موٹی، سخت نسیج ۔

Twitter : (n) [Late ME.] (۱) (حیوانیات) چہچہا؛ چہچہانے یا چوں چوں کرنے یا لرزاں جوش کی حالت؛ بیجانی حالت ؛ پھڑپھڑاہٹ ؛ تھر تھراہٹ ۔ (۲) ہلکی لرزش کے ساتھ چوں چوں؛ نیز (مجازاً) اس کے مشابہ آواز ۔

Twitter : (v) (۱) (چڑیا) ہلکی تھر تھراہٹ کے ساتھ سُر میں مسلسل بولنا؛ کانپتے ہوئے مسلسل چوں چوں کرنا یا چہچہانا ۔ (۲) (مجازاً) (آدمی کے لئے) گانا؛ ہلکے ہلکے ہنسنا؛ احمقانہ ہنسی ۔ (۳) (چڑیا) چہچہانا یا چوں چوں کر کے ظاہر کرنا ۔ (٤) لرزاں؛ تھر تھراتے ہوئے، کانپتے ہوئے آگے بڑھنا خاص کر جوشِ جذبات، اشتیاق میں یا خوف سے کانپنا؛ گھبراہٹ یا بے چینی میں ہونا ۔

Twitteration : (n) (۱) دیکھو Flutter ۔ (۲) دیکھو Twitter ۔ (۳) دیکھو Tizzy ۔ (٤) انتہائی جذباتی اور احمقانہ طور پر پریشاں کن، حیراں کن دماغی حالت، خاص کر ادنیٰ سی بات کے لئے ۔

Twitterboned : (a) (روز مرہ برطانیہ) (گھوڑا) کُھر؛ سُم پر پھوڑا، پھنسی والا۔

Twitterer : (n) چہچہانے والا پرند؛ جوش و جذبات یا خوف سے کانپنے والا؛ تھر تھرانے والا شخص ۔

Twittering : (n) چڑیوں کا ہلکی لرزش کے ساتھ چوں چوں کرنا؛ لرزاں آواز یا اسی طرح کی آواز ۔

Twittery : (a) اعصابی طور پر یا زود حسی سے پر ہیجان یا علیل (عورت)۔

Twitty : (a) (۱) (روز مرہ برطانیہ) بد مزاج؛ چڑچڑا؛ نازک مزاج؛ تنک مزاج؛ زودرنج ۔ (۲) دیکھو Chirping ۔

Twitty : (a) (سوت) قطر یا موٹائی میں تبدیل پذیر یا مروڑ سے بھرا ہوا؛ کافی بل دار؛ الجھا ہوا ۔

Twixt : (prep.) [ME.'twix' short for 'betwix'.] Atwix betwix کی سر سقاطی شکل ۔

Twizzle : (v) (برطانیہ) دیکھو Spin ۔

Twizzle-twig : (n) شمالی (Temperate zone) کے علاقے کے مختلف پودوں میں سے کوئی پودا جو عام طور پر ہوتا ہے، خاص کر (Juncus and scirpus) کی جنس کا پودا ۔

Two : (n) [OE. 'twa'.] (۱) دو، ۲ (عدد) ۔ (۲) دو (عدد) جس سے شخص یا چیز ظاہر ہو۔ (۳) جفت؛ ایک کارڈ؛ کھیل کا مہرہ یا پانسے کا ایک رخ جس پر دو نشان یا نقطے ہوں ۔ (٤) (فوج) دو آدمیوں کا جوڑا جو فوجی ورزش میں پوری صف کے ساتھ گھومے ۔ (۵) دو ڈالر کا بل۔

Two : (a) (۱) دوسرا دو مختلف (چیزیں) ۔ (۲) دو ممتاز (شخص یا اشخاص) ۔ (۳) (غیر معین مختصر امداد) محض دو تین ۔ (٤) (کرکٹ) ایک ضرب میں دو "رن" (بنائے جائیں)۔

In two : دو ٹکڑوں میں یا حصوں میں؛ دو زیادہ یا دو کم مساوی حصوں میں ۔

In two twos : بہت ہی کم وقت میں؛ بہت جلد ۔

One and two : چند؛ کچھ؛ دو ایک ۔

To be in two minds : تذبذب ہیص بیص میں ہونا؛ تذبذب میں ہونا، ڈانوا ڈول ہونا ۔

To divide in two parts : دو حصوں میں تقسیم کرنا ۔

To put two and two together : چند باتوں کو سوچنا یا ان پر غور کرنا اور نتیجہ نکالنا ۔

To say and to do are two things : کہنے اور کرنے میں بہت فرق ہے؛ کہنا اور ہے اور کرنا اور ۔

Two : (n) [ME. twa two.] دو عدد ۔

Two : (pron.) (۱) دو اشخاص یا اشیاء ۔ (۲) کسی چیز کی ظاہر کی ہوئی اندازاً چھوٹی تعداد ۔

Two : (n) (۱) دو ۔ (۲) دو اکائیاں یا چیزیں؛ دو کا مجموعہ یا سیٹ ۔ (۳) ۲ ہندسے ۔ (٤) دو بجے (گھڑی) ۔ (٤) دوسرا ایک منٹ یا سلسلے میں ۔

Two-a-day : (a) (۱) ایک دن میں دو مرتبہ استعمال کیا ہوا یا پیش کیا ہوا ۔ (۲) غنائی ناٹک کا پورا کھیل دوبارہ روزانہ پیش کرنے والا ۔

Two-a-day : (n) دوبار روزانہ استعمال کی ہوئی یا پیش کی ہوئی چیز خاص کر غنائی ناٹک کا کھیل دو تماشوں کے ساتھ روزانہ ۔

Two-along/-on : (adv.) ہاتھ سے سلے ہوئے دھاگوں سے (کتاب کے) ایک کے بعد دوسرے حصوں کے آخری سروں پر باندھا ہوا ۔

Two-and one-half striper : (n) بحری افسر لفٹیننٹ کمانڈر سے نیچے درجے کا اور لفٹیننٹ جونیر سے اوپر ۔

Two and two : (n) دو سیٹ میں ۔

Two and two make four : ناقابلِ انکار بیان کے لئے استعمال ہوتا ہے؛ بدیہی؛ ناقابلِ تردید ۔

Two-arched : (a) دو عظم صدغی درزوں والا ۔

Two-base hit/-bagger : (n) (کرکٹ) بلے باز کا گیند کو اس طرح سے مارنا کہ وہ دوسرے (Base) تک بہ آسانی پہنچ سکے؛ double base تک ۔

Two-beat : (a) (۱) یکے بعد دیگرے تالوں سے زور دیا ہوا ۔ (۲) دو تالے کا بجانے والا یا اس کا شائق ؛ دو تالا (jazz) رقص کرنے والا ۔

Two-bid : (n) دو کی بولی کسی رنگ میں ؛ ایک قسم کے تاش کے کھیل میں خاص کر ابتدائی بولی ۔

Two-bill : (n) دیکھو Twi bill

Two-bit : (a) (۱) دو چھوٹے سکوں کی قیمت کا ۔ (۲) ادنی؛ غیر اہم۔

Two bits : (n) (۱) چوتھائی ڈالر کی قدرو قیمت ۔ (۲) کوئی چیز ادنیٰ یا معمولی قسم کی؛ کم قدر و قیمت کی چیز؛ حقیر چیز ۔

Two-block : (v) (۱) (بادبان چڑھانے، اتارنے کےسازو سامان (مثلاً رسی، چرخی وغیرہ) کھینچنا۔ (۲) اٹھانا؛ بلند کرنا؛ چڑھانا (مثلاً سگنل کا جھنڈا یا لنگر)۔

Two-blocks : (adv.) (۱) نزدیک نزدیک ۔ (۲) بھر پور ؛ کھچا کھچ ۔

Two-body problem : (n) دو اجرام فلکی کے مُرکز ثقل، حجم، مقام اور رفتار جب دیئے گئے ہوں تو ان کی سابق یا مابعد حرکت اور مقادیر معلومات کو طے کرنے کا مسئلہ یا قضیہ ۔

Two-bottle : (n) وہ جو دو بوتل شراب ایک محفل میں پی سکتا ہے؛ ایک ساتھ دو بوتل شراب چڑھا جانے والا۔

Two-bottom plow : (n) دو ریگھاری بہ یک وقت بنانے کے لئے لوہے کی دو پتر والا پھال ۔

Two- by - four : (n) ایک لکڑی کا ٹکڑا جس کی لمبائی $1\frac{5}{8}$ انچ اور چوڑائی $3\frac{5}{8}$ انچ ہو ۔

Two-by-four : (a) (۱) دو اکائی کو چار سے تقسیم کرنے والا ۔ (۲) چھوٹا؛ ادنیٰ؛ اینٹھا ہوا؛ مڑا ہوا ۔

Two-by-twice : (a) سائز میں محدود؛ چھوٹا؛ دبایا ہوا ؛ اینٹھا ہوا ۔

Two by two : (adv.) دو بہ یک وقت؛ دو دو کر کے ۔

Two can play at that game : (دھمکی کے موقع پر) ہم کو بھی آتا ہے؛ اچھا دیکھا جائے گا ۔

Two-card-poker : (n) تاش کا کھیل جس میں ہر کھلاڑی کے ہاتھ میں صرف دو پتے ہوتے ہیں ، جوڑا سب سے اونچا ہاتھ ہوتا ہے ۔

Two-centered arch : (n) محراب جس کا اندرونی خم دو مرکزوں سے بنایا جاتا ہے ۔

Two-cents : (n) (۱) کوئی رقم یا چیز بہت کم قیمت کی ؛ حقیقتاً کچھ نہیں ؛ حقیر رقم ۔ (۲) دو مرکزی محرابیں۔

Two-cents worth : (n) کسی مسئلے پر دی ہوئی بے وقعت رائے ۔

Two-charge rate : (n) ایک شرح مقدار کی بنیاد پر (مثلاً بجلی) جسے خرچ کرنے والے نے استعمال کیا ہو اور اس کے زیادہ سے زیادہ مطالبے پر (مقرر ہو)۔

Two-cleft : (a) (نباتیات) شگافتہ ؛ جوتقریباً دو حصوں میں منقسم ہو ۔

Two-club-system : (n) تاش کے (Contract bridge) کھیل میں بولی کا ایک طریقہ ۔

Two-colour : (a) (۱) دو رنگی؛ دو رنگ والا ۔ (۲) (فوٹو میکانکی عمل کے) دو رنگوں میں چھپی ہوئی (تصویر)۔

Two-control airplane : (n) بغیر متحرک ضمنی حصے والا ہوائی جہاز جسے پچھلے بازو کے پنکھ سے کنٹرول کیا جاتا ہے ۔

Two-course : (a) کھیت کو دو حصوں میں تقسیم کرکے یکے بعد دیگرے جوتنے اور کاٹنے والا؛ کاشتکاری طریقہ۔

Two-cycle : (a) دو ضربی سائیکل رکھنے والا ۔

Two-decker : (n) (۱) پرانے زمانے کا دو عرشوں والا جہاز یا کشتی، خاص کر جنگی جہاز جس کے دو عرشوں پر توپیں وغیرہ رکھی جاتی تھیں ۔ (۲) (مجازاً) کوئی چیز جو دو درجوں پر مشتمل ہو؛ ٹرام گاڑی وغیرہ جس میں بیٹھنے کی جگہ اوپر چھت پر ہو اور اس پر دوسری چھت ہو؛ دو سطحوں والی گاڑی۔

Two-decker : (a) دو عرشوں، سطحوں، طبقوں یا درجوں والا؛ دو عرشوں والا ۔

Two-demand bid : (n) تاش کے برج کھیل میں ایک بولی جس میں شریک کھیل کا ایک خاص رد عمل۔

Two-demand system : (n) تاش کے Contract bridge کھیل میں بولی کا ایک طریقہ۔

Two-dimensional : (a) (۱) دو ابعاد کا خاص کر اس کے نقطوں کے خطوط والا جن کا انحصار دو آزاد تغیر پذیر چیزوں پر ھے؛ دو ابعادی ۔ (۲) ابتداً بنایا ھوا جیسے زمین کی سطح کی ترتیب؛ میکانکی؛ چوبی ۔ (۳) سیرت یا کردار نگاری میں ادبی گہرائی کا فقدان ۔ (٤) خاص کر ایسا نہیں بنایا ھوا کہ گہرائی کا دھوکا ھو یا تغیر پذیر دوری معلوم ھو ۔

Two-dimensional motion : (n) ہم سطحی حرکت ۔

Two-dimensional jet engine : (n) ھوائی جہاز کے جیٹ قسم کے انجن کا دھکیلو نظام ۔

Two-dimensionality : (n) دو ابعادی پہلو یا صفت والی چیز ۔

Two-dimensionally : (adv.) دو ابعاد سے یا دو ابعاد کے ساتھ ۔

Two-dollar broker : (n) (کاروبار) وہ دلال جو دوسرے مہاجنی رکن کے لئے ایک سو ڈالر پر دو ڈالر کمیشن لیتا ھے ۔

Two-double : (a) دو گنا؛ دوہرا ۔

Two-edged : (a) (۱) (تلوار وغیرہ) دو دھاری؛ دو دُم؛ ذوالفقار ۔ (۲) (مجازاً) دو رخی؛ دو جہتی؛ ذو معنی (دلیل، تعریف وغیرہ) ۔ (۳) دیکھو Double- edged ۔

Two-egg : (a) (۱) دیکھو Dizygotic ۔ (۲) برادرانہ ۔

Two-em dash : (n) طباعتی نشان، چھوٹے ھوئے حروف یا الفاظ ظاہر کرنے کا (-- --) (طباعتی نشان) جو دو ایم چوڑا ھو ؛ پیمانہ جس سے ایک سرے کی مقدار مطبوعہ کا حساب کرتے ہیں ۔

Two-ended : (a) دو مقصد رکھنے والا، خصوصاً دو مختلف خصوصیات کا حامل مثلاً سنگ مقناطیس ۔

Two-eye-berry : (n) (۱) امریکی چڑھنے والا پودا (بیل) ۔ (۲) دیکھو Twin flower ۔

Two-eyed : (a) دو آنکھوں والا (عینک وغیرہ) جو دونوں آنکھوں سے مطابقت رکھتا ھو ۔

Two-faced : (a) (۱) دیکھو Double- faced ۔ (۲) فریبی ؛ مکار ؛ جھوٹا؛ دغاباز؛ دھوکے باز ۔

Two-facedly : (adv.) فریب سے؛ دغابازی سے ۔

Two-facedness : (n) مکاری ؛ چالاکی؛ عیاری؛ دغابازی ۔

Two-family house : (n) ایسا مکان جس میں دو خاندان اس طرح رہیں کہ بیچ میں ایک قناتی دیوار ھو اور دونوں اغل بغل رہیں یا ایسا مکان (دومنزلہ) جس میں دو خاندان اوپر اور نیچے کی منزلوں میں رہیں ۔

Two-field : (a) دیکھو Two-course

Two-fisted : (a) قوی؛ پُرزور؛ قوی الباہ؛ ہٹاکٹا؛ طاقت ور؛ مردانہ؛ مردانگی ۔

Two-foot : (a) ناپ دوفٹا، لمبا، چوڑا یا موٹا؛ دوفٹا (رول) ۔

Two-footed : (a) [Late ME.] دو فٹا، دوفٹ کا؛ دو پاؤں کا ۔

Two-foot octave : (n) دیکھو One- line octave

Two-foot pitch : (n) نے دار ارغنوں کا سُر ۔

Two-forked : (a) دو حصوں میں تقسیم کیا ھوا، جیسے کسی قدر کانٹے سے کٹا ھو ؛ دو فرعی؛ دوکاٹ؛ دو قسمی؛ دوشاخی ۔

Two-forty : (n) میل کی رفتار دو منٹ اور چالیس سکنڈ میں؛ تیز رفتاری ۔

Two-four/Two four-time : (n) تیز رقص ۔

Two-gun : (a) دو بندوقیں لے جانے والا؛ دو بندوقیں استعمال کرنے میں ماہر ۔

Two-hand : (n) [Late ME.] (۱) دو ہتھا؛ دونوں ہاتھوں سے کام کرنے کے لائق ۔ (۲) دیکھو Two- handed ۔

Two-handed : (a) (۱) دوہتھا؛ دونوں ہاتھوں سے کام کرنے کے لائق؛ دونوں ہاتھوں سے چلایا ھوا؛ دونوں ہاتھوں سے کیا جانے والا (مثلاً آرہ کشی) ؛ دو آدمیوں سے مل کر کیا جانے والا (کام) ۔ (۲) دو دستی؛ دو دستہ (تلوار وغیرہ) ؛ قابل؛ ماہر؛ سبک دست؛ طاقتور؛ قوی؛ تنومند؛ مضبوط؛ تندرست؛ توانا؛ دونوں ہاتھوں سے یکساں کام کرنے والا ۔ (۳) (تاش) دو آدمیوں سے کھیلنے کا ۔

Two-handedly : (adv.) دونوں ہاتھوں سے کام کرتے ھوئے ؛ دونوں ہاتھوں سے (مضبوطی سے پکڑ کر) ۔

Two-handedness : (n) دونوں ہاتھوں سے کام کا ھونا؛ انجام پانا ۔

Two-headed : (a) (۱) دو سر کا ۔ (۲) (مجازاً) دو افسر یا

حکمراں والا یا دو افسروں یا حکمراں کے تابع (شخص)۔

Two-headed snake : (n) (۱) ایک سانپ گھٹل دُم والا جو سر سے مشابہ ہوتی ہے ۔ (۲) Amphisbaenidae کی جنس کی لنجی چھپکلی ۔

Two-high : (a) اوپر تلے دو بیلنوں کے ساتھ بیلن دار مل کا ۔

Two-hole : (n) (دلکی یا قدم چال کی گھڑ دوڑ میں) جڑے ہوئے گھوڑوں کی گھڑ دوڑ میں عقبی گھوڑے کی پوزیشن بہ نسبت پیش رو گھوڑے کی جو بائیں طرف ہو بہتر ہو ۔

Two-holer : (n) دو سوراخوں والا بیت الخلا ۔

Two kettle : (n) ڈکوٹا (Dakota) قوم، ٹیٹن (Tetons) قوم کا ایک حصہ یا جزو ۔

Two-leaved : (a) (۱) دو پتیوں کا؛ دو مڑنے والےحصوں کا یا دو قلابوں کا (مثلاً دروازہ ، ٹیبل وغیرہ) ۔ (۲) بغیر پنکھڑیوں کے پتے والا یا دو پنکھڑیوں کا؛ جڑواں پتیوں کا؛ دوبرگہ ۔

Two-leaved Soloman's seal : (n) (۱) شمالی امریکا اور کناڈا کے علاقوں کا چھوٹا دولبہ پودا ۔ (۲) دیکھو Mid-dle and leg ۔

Two-leg : (n) وہ کھلاڑی جو بیچ اوردائیں جانب کے وکٹوں کی حفاظت کرتا ہے ۔

Two-legged : (a) دو پاؤں والا ۔

Two-line : (a) (طبیعیات) (مقررہ) سائز سے دگنے سائز کا (ٹائپ)۔

Two-lined chestnut borer : (n) شاہ بلوط کے درخت میں سوراخ کرنے والا کیڑا ، خاص کر گہری سیاہی مائل زرد رنگ کا دھاری دار بھونرا ۔

Two-lipped (lipt) : (a) دولبہ؛ (خاص کر نباتیات میں) کاسہء گل؛ برقہء گل؛ مسند گل ۔

Two-man : (a) (۱) دو افراد کا یا ان سے متعلق؛ دو افراد پر مشتمل؛ دو افراد کا کیا ہوا؛ لایا ہوا یا پیش کیا ہوا ۔ (۲) دو ماہرین فن کا بنایا ہوا (خاکہ) دو افراد کے لئے مخصوص کیا ہوا یا محدود کیا ہوا؛ دو آدمیوں کا انتظام کیا ہوا یا منضبط کیا ہوا ۔

Two-man : (a) (۱) دو افراد کا یا ان سے متعلق؛ دو افراد کا کیا ہوا، پیش کیا ہوا ۔ (۲) جس سے دو ماہرین فن کے کام کا خاکہ ظاہر ہو ۔

Two-master : (n) دو مستولی جہاز۔

Two-minded : (a) کسی چیز کی طرف دو مخالفانہ یا غیر مناسب رویہ رکھنے والا ۔

Two-monthly : (a) ہر دو ماہ پر واقع ہونے والا؛ دو ماہی ؛ دوماہا ۔

Two-name paper : (n) قابل انتقال دستاویز جس پر دو دو دستخط ہوتے ہیں دونوں فریقوں کے جو پابند ادائی ہوتے ہیں (واجب الادا رقم کے) ۔

Two-nerved : (a) دو اعصابی، خاص کر دو اصل رگ والا ۔

Two-oar : (n) دو چپوؤں والی کشتی ۔

Two-old cat/Two o'cat : (n) ایک قسم کا کھیل جو دو بلے بازوں کے ساتھ کھیلا جاتا ہے ۔

Two-on : Two- along کا متبادل ۔

Two-pair : (a) (۱) (برطانیہ) تیسری منزل پر واقع دو مسلسل سیڑھیوں کے اوپر ۔ (۲) دو جوڑے والا ۔

Two-pair : (n) تیسری منزل پر قیام گاہ ۔

Two-part : (a) دو حصوں پر مشتمل (جیسے موسیقی کا کوئی ایک حصہ یا دو ایکٹروں کے لئے کسی ڈرامے میں ادا کاری) ۔

Two-part : (n) دوتہائی؛ تین حصوں میں سے ایک ۔

Two-parted : (a) دو حصوں میں منقسم؛ دو درزہ ۔

Two-part time/Two-part measure : (n) دیکھو Duple-time

Two-party : (a) (امریکا سیاسیات) دو بڑے سیاسی فریقوں پر مشتمل (جماعت) جن کی ووٹ کی طاقت تقریباً یکساں ہو اور ایک کو دوسرے فریق سے کسی طرح کی مخالفت نہ ہو ۔

Two-piece : (a) دو علاحدہ ٹکڑوں پر مشتمل خاص کر لباس ملتا جلتا، لیکن اوپر اور نیچے کے حصوں کے اعتبار سے الگ ۔

Two-piece/-piecer : (n) لباس (رنگ اورتراش کے لحاظ سے)

لیکن اوپر نیچے کے حصے علاحدہ، جیسے کوٹ اور پتلون ۔

Two-pile : (a) (۱) مخمل کا (جس میں تانے دو دھاگوں سے دونی دبازت کے لئے بنائے جاتے ہیں) ۔(۲) پانی گرم کرنے یا بھاپ بنانے کی ایک ترکیب سے متعلق ۔

Two-piled : (a) اس طرح کے ریشم سے بنا ہوا ۔

Two-platoon system : (n) فٹ بال کھیل میں جارحانہ اور مدافعانہ کھیل کی الگ الگ مشق ۔

Two-ply : (a) (۱) دوہرے کپڑے کی طرح بنا ہوا ۔ (۲) دو پرتوں پر مشتمل ۔

Two-ply : (n) دو پرتوں پر مشتمل ایک تختہ ۔

Two-point : (a) (۱) دو نقطوں یا دو لفظوں والا ۔ (۲) دو نقطوں سے ملا ہوا یا دو نقطوں پر سہارا دیا ہوا ۔

Two-point landing : (v) ہوائی جہاز کا اترنا جس میں یہ اول زمینی سطح پر دو مخصوص پہیوں کے ذریعے اترتا ہے ۔

Two-price : (n) اجناس کی قیمت سے متعلق قانون جس کی رو سے درون ملک فروخت کے لئے نرخ مقرر ہو لیکن بر آمدی فروخت کے لئے قیمت کی پابندی نہ ہو ۔

Two-seater : (n) (۱) دو نشستی موٹر گاڑی یا ہوائی جہاز جس میں دو آدمیوں کے لئے بیٹھنے کی جگہیں ہوں ۔ (۲) کوئی چیز خاص کر موٹرگاڑی جس میں دو بیٹھنے کی جگہیں ہوں، آگے اور پیچھے ۔

Two-shear : (n) دوبار اون تراشی ہوئی بھیڑ ۔

Two-shear : (a) دوبار اون تراشی ہوئی (بھیڑ) ۔

Two-shot : (n) فوٹو کیمرا سے لی ہوئی دو آدمیوں کی تصویر ۔

Two-sided : (a) دو طرفہ؛ دوجانبہ؛ (مجازاً) دو حصوں یا پہلوؤں کا؛ دو رُخا؛ فریبی ۔

Two-sidedness : (n) دو جانبیت؛ دو رخاپن ۔

Two-speed : (a) دو رُخا؛ دو پہلوؤں کا؛ یا دو فریقوں کا ۔

Two-speed : (n) بائیسکل وغیرہ جس کی رفتار دو نمبر بڑھائی جا سکتی ہے ۔

Two-spot : (n) (۱) غیر اہم شخص یا چیز، خاص کر تاش کے ایک رنگ کے کوئی دو پتے ۔(۲) دو ڈالر کا بل ۔

Two-spotted ladybird : (n) ایک یورپی بادامی رنگ کا شکار خور بھونرا جو اب شمالی امریکا میں عام طور پر پایا جاتا ہے ۔

Two-star : (a) (۱) اوسط درجہء افضلیت کا ۔(۲) (فوجی عہدہ) میجر جنرل کا یا نائب امیر البحر سے نیچے درجے کا ۔

Two-step : (n) (۱) گردشی رقص پھسلتے قدموں کے ساتھ دوہرے سروں میں ۔ (۲) ایک قسم کی ساتھ کی موسیقی؛ سنگت ناچ ۔(۳) ایک قسم کا رقص ۔

Two-step : (v) دو قدمی گردشی رقص کرنا ۔

Two-story/-storied : (a) دو منزلہ (عمارت) ۔

Two-striped grasshopper : (n) چھوٹی سونڈ والا ملخ؛ ٹڈا جس جس کی پیٹھ پر دو چوڑی دھاریاں ہوتی ہیں؛ کھیتوں میں لگی فصلوں کےلئے تباہ کن کیڑا ۔

Two-striper : (n) (۱) دیکھو Lieutenant ۔(۲) بحری افسر لفٹیننٹ کمانڈر سے نیچے درجے کا اور لفٹیننٹ جونیر گریڈ سے اوپر ۔

Two-stroke : (n) دو ضربی احتراقی انجن ۔

Two-stroke cycle : (n) دو ضربی احتراقی انجن والی سائیکل ۔

Two-suiter/Two-suit hand : (n) (۱) (تاش) برج میں ایک کھلاڑی کے پاس تیرہ پتوں میں جب صرف حکم، پان، اینٹ اور پھول میں سے دو رنگ ہوں ، اور دونوں کے پانچ یا سات پتے ہوں ۔ (۲) ایک آدمی کے کپڑے رکھنے کی الماری (Ward robe) کا خانہ اس طرح بنا ہوا ہو کہ اس میں دو سوٹ اور اس کے لوازمات رکھے جائیں ۔

Two switch : (n) دو پوائنٹ میں سے کسی ایک سے برقی رو کو چلانے یا بند کرنے کا طریقہ ۔

Two-thirder : (n) وہ کار آموز طابع جس نے کارآموزی کی مدت میں کافی کام کیا ہو ۔

Two-thirds rule : (n) جب حکمران پارٹی ایوان نمائندگان

میں معمولی اکثریت کے بجائے دو تہائی اکثریت سے حکومت کرے ۔

Two-thirds vote : (n) ووٹ جس کےلئے کسی سیاسی منظم جماعت کے دوتہائی ممبران کا ہم رائے ہونا ضروری ہو ۔

Two-three : (a) چھوٹا عدد؛ چند ۔

Two-throw : (a) (۱) دوہرے خم والا؛ دو رخا؛ دو سمتوں میں پھینکے جانے یا گھمائے جانے کے لائق، عام طور پر ایک دوسرے کے مخالف ۔ (۲) دو گردانہ یا گھمیا ایک ساتھ نزدیک ہی ایک دوسرے کے مخالف بٹھایا ہوا ۔

Two-time : (v) (۱) (عامیانہ مجازاً) دھوکا دینا؛ ٹھگ لینا ؛ فریب دے کر لوٹنا؛ فریب سے اڑا لینا (رقم)؛ کسی دوسرے سے محبت کرنا؛ (زوج یا عاشق کو) دھوکا دینا ۔ (۲) دیکھو Double - cross ۔

Two-time : (a) کوئی کام کیا ہوا؛ برداشت کیا ہوا؛ کوئی چیز دوبارہ پایا ہوا (جیسے میڈل یافتہ) ۔

Two-timer : (n) فریبی شخص ؛ دھوکے باز شخص؛ جھوٹا عاشق ۔

Two-timing : (a) فریبی؛ پر فریب؛ دھوکے باز ۔

Two-to-one : (a) گیرے کا یا گیرے والا، رفتار کو کم کرنےیا بڑھانے کے لئے دو میں ایک کے تناسب سے ۔

Two-toed : (a) ہر پاؤں میں دو انگوٹھے رکھنے والا ۔

Two-toed anteater : (n) گلہری کے سائز کا جنوبی امریکا کا دودھ پلانے والا شجری جانور جو زیادہ تر یا بالکل چیونٹیوں کو بطور غذا کھاتا رہتا ہے، یہ خوبصورت سلکی سبز روئیں کی وجہ سے ممتاز سمجھا جاتا ہے ۔

Two-toed sloth : (n) ایک قسم کادودھ پلانےوالا Choloepus کی جنس کا جانور جس کے دو عملی پنجے ہوتے ہیں ہر سامنے کے پاؤں میں اور تین ہر پچھلے پاؤں میں، خاص کر یہ مرکزی امریکا میں پایا جاتا ہے ۔

Two-tone/-toned : (a) کچھ حصے ایک رنگ کے اور دوسرے، دوسرے رنگ کے یا مختلف درجوں کے مگر ایک ہی رنگ کے؛ دو رنگا ۔

Two-tongued : (a) (۱) (مجازاً) دو زبان کا ۔ (۲) مکار؛ دغاباز؛ دھوکے باز؛ فریبی ۔

Two-tooth : (n) (برطانیہ) مستقل دو دانت والی بھیڑ، جو عام طور پر ڈیڑھ سال کی ہوتی ہے ۔

Two-toothed longhorn : (n) Cerumbycidae نیوزی لینڈ میں کی جنس کا بھونرا جس کا پھل روپ لکڑی میں سوراخ کرکے تباہی کا باعث ہوتا ہے ۔

Two-track : (v) (گھوڑے کا)ایک طرف به یك وقت بغیر گردن یا جسم کو موڑے ہوئے آگے بڑھنا ۔

Two-track : (n) (گھوڑے کا) ایک طرف به یك وقت بغیرگردن یا جسم کو موڑے ہوئے آگے بڑھنے کا عمل یا حرکت ۔

Two-twenty : (n) ۲۲۰ گز کی دوڑ (دوڑنے یا برف پر پھسلنے یا تیرنے میں) ۔

Two-up : (n) جوئے کا کھیل جو دو سکوں کو لکڑی کے چھوٹے ٹکڑوں سے اچھال کر کھیلا جاتا ہے اور جس میں کھلاڑی سکوں کے چت یا پٹ گرنے کی بازی لگاتے ہیں ۔

Two-valued : (a) سچائی اور جھوٹ میں صرف سچائی کی قدر و قیمت کا حامل ۔

Two-way : (a) دو راہوں ، دو راستوں ، سڑکوں یا نلوں سے ملحق ؛ (ریاضیات) دو شکلی؛ دو جانبہ ، دو ابعاد یا دو جہتوں کی گردان والا؛ دو سمتوں والا۔

Two-way plow : (n) (۱) دیکھو Swivel plow ۔ (۲) ہل کے پھال کے اوپر ٹیڑھا لوہے کا پتر لگا ہوا جس کے ذریعے مٹی اٹھائی اور الٹ دی جاتی ہے ۔

Two-way plug : (n) (۱) دیکھو Current tap ۔ (۲) پلگ (کلید اتصال) لگا کر صدر دور میں ضمنی برقی دور لگانے کی ایک ترکیب ۔

Two-way stretch : (n) (۱) بعض مادی چیزوں میں دو سمتی وسعت پذیری کی خصوصیت ۔ (۲) دو طرفہ بڑھنے والی چیز کا عورتوں کا پٹکا ۔

Two-way switch : (n) دو برقی سوئچوں میں سے ایک جو ایک نکاس کو کنٹرول یا ایک ہی نکاس کا ضابط ہے؛ دو راہی سوئچ ۔

Two-way traffic : (n) دو طرفہ راہ گزار ۔

Two-wheeler : (n) (۱) دو پہیوں کی گاڑی؛ یکہ؛ ٹمٹم ۔ (۲) بچوں کو سکھلانے والی بائیسکل ۔

Two-winged : (a) دو ڈینوں یا بازوؤں والا ۔

Two-winged fly : (n) Diptera کی قسم کا دو پروں والا اِماگی یا اتم‌یورپی کیڑا ۔

Two-worlds theory : (n) فلسفیانہ ثنویت، خاص کر تعاملی نظریہ کے حاملوں کی ثنویت ۔

Two-year-old : (a) دو سال کی عمر کا؛ دو سالہ (خاص کر جانوروں کے بارے میں بالخصوص بچھیڑا) ۔

Two-year old : (n) ایک جانور (بالخصوص بچھیڑا) یا دو سال کی عمر کا لڑکا ۔

Twofer : (n)[alternative 'two for'.] (۱)تجارت کی ارزاں چیزیں خاص کر ایک سگار جو ایک نیکل (سکہ جو امریکا میں پانچ سنٹ کا ہوتا ہے) میں فروخت ہوتا ہے ۔ (۲) مفت کا کوپن جس کے بدلے ٹکٹ گھر سے ایک ٹکٹ کی قیمت پر دو ٹکٹ کسی خاص ناٹک کے لئے مل سکیں ۔

Twofold : (a) [ME.] (۱) دوہرا : دو حصوں پر مشتمل ۔ (۲) دگنا؛ دورخا ۔ (۳) (مجازاً) دودلا ۔ (٤) سائز، مقدار، رقم وغیرہ میں دگنا ۔ (٥) دو دھاگوں سے بٹا ہوا ۔

Twofold : (adv.) دوتہوں میں : دوتہ کر کے؛ دوگنی رقم کرکے؛ دونا کر کے؛ خمیدہ پشت ہو کر (ضعیفی سے) ۔

Twofoldness : (n) دونا یا دو چند ہونے کی حالت یا صفت ۔

Twofold truth : (n) یہ نظریہ کہ سچائی لازمی طورپر اکائی نہیں ہوتی ہے لیکن اس کا مذہبی اور فلسفیانہ رخ ہو سکتا ہے، ان میں ہر ایک اپنے اپنے دائرے میں صحیح ہوتا ہے تاہم ایک دوسرے کی تردید کر سکتا ہے ۔

Twoling : (n) جڑواں بلور؛ توام بلور ۔

Twoness : (n) دوئی؛ دو ہونا؛ دو ہونے کی حالت یا حقیقت؛ تثنیہ ؛ تثنویت؛ دوہرا ہونا یا دونا ہونا ۔

Twopence/Tuppence : (n) (۱) دو پینی کی مساوی رقم ۔ (۲) دو پینی کے مساوی چاندی کا انگریزی سکہ؛ اس قیمت کے تانبے کا سکہ جو جارج سوئم کی حکومت میں جاری ہوا تھا ۔ (۳) ایک طرح کی بہت قلیل رقم ۔

Not to care twopence : دو پینس کی حقیقت کیا ہے ؛ کچھ پروا نہ کرنا ۔

Twopence-coloured : (a) سستا؛ بھڑک دار ۔

Twopenny : (a) (۱) دو پینس کی قیمت کا؛ جس میں دو پینس خرچ ہوں ۔ (۲) (مجازاً) کم مایہ؛ بہت قلیل قیمت کا؛ حقیر؛ ادنیٰ؛ بے حقیقت؛ سستا؛ محض نمائشی؛ ردی؛ گھٹیا اور بھڑک دار؛ بے مصرف؛ ناکارہ ۔

Twopenny : (n) (۱) Twopenny ale کا مخفف ۔ (۲) بچے یا کمسن یا کم رتبہ آدمی کو پکارنے کا ایک طریقہ ۔ (۳) (بول چال) (بطور صفت) چھوٹے دماغ کا ۔

Twopenny ale : (n) ایک قسم کی شراب جس کی قیمت ابتدا میں فی quart دو پینس تھی ۔

Twopenny-grass : (n) Money-wort چڑھنے والا، نرم پتے والا پودا ۔

Twopenny-halfpenny : (a) (۱) دو پینس نصف پینی کی قیمت کا ۔ (۲) محض کم قیمت کا؛ ادنیٰ یا معمولی قیمت کا ۔

Twopenny-tube : (n) لندن کی مرکزی ریلوے کا ابتدائی نام، یہ ریلوے سنہ ۱۹۰۰ میں چالو ہوئی تھی، اس کا کرایہ کسی مسافت کے لئے دو پینس تھا ۔

Twopenny worth : (a) دو پینس کی قیمت کا؛ (مجازاً) ایک قلیل رقم ۔

Twos : (v) مخالف جنس کے ایک رکن کے ساتھ ارد گرد گھومنا ۔

Twoscore : (n) تعداد میں چالیس ۔

Two score : (a) چالیسواں؛ ایک چلے کا ۔

Twosome : (a) (۱) دو آدمی ایک ساتھ : دو آدمیوں کی ٹولی یا جماعت یا دو چیزوں کا مجموعہ : جوڑا ۔ (۲) دو آدمیوں کا گولف (کھیل) یا ناچ وغیرہ ۔

Twp : Township کا مخفف ۔

Twr : Tower کا مخفف ۔

Twyer : (n) (۱) دیکھو Tuyere ۔ (۲) دہانہ جس کے ذریعے بھٹی میں ہوا پہنچائی جاتی ہے؛ ہواشلر کے درمیان کا منفذ ۔

Tx. : Tax کا مخف ۔

Txn. : Taxation کا مخفف ۔

- ty : (suffix) [ME.] لاحقہ عموماً اسمائے مجردات (abstract nouns) کے آخر میں آتا ہے، جو صفت یا درجہ کی حالت ظاہر کرتا ہے؛ دہائی کے عددوں کو ظاہر کرتا ہے مثلاً twenty,thirty وغیرہ ۔

Ty : Territory, truly or type کا مخفف ۔

Tyburn : (n) [LATE ME.] Middlesex میں مجرموں کوپھانسی دینے کا ایک مقام ۔

Tyburn tree : (n) پھانسی؛ سولی؛ دار ۔

Tyburnia : (n) لندن کے امراء کےرہنے کا علاقہ جو ہائیڈ پارک کے شمال میں واقع ہے ۔

Tychism : (n) مقسومیّت؛ بختیّت؛ یہ نظریہ کہ سب کچھ قسمت سے ہوتا ہے ۔

Tychite : (n) ایک معدنی شے $Na_6 Mg_2 (SO_4) (C_3O)$ ۔

Tychius : (n) [Gr. tychios] بھونروں کی ایک جنس جو پھلوں اورپتوں کو برباد کردیتے ہیں، تپتیا گھاس ان کی خاص غذا ہے ۔

Tychonian : (a) ڈنمارک کے ہیئت داں عالم Tycho Barhe کا یا اس کے متعلق: علم نجوم سے متعلق ۔

Tychonian : (n) Tycho barhe ہیئت داں کا شاگرد یا اس کا پیرو ۔

Tychonic : (a) [mod. L. 'Tychon'.] دیکھو Tychonian

Tychoparthenogenesis : (n) کسی جنس میں خودزائی صفت کاپیدا ہو جانا (جو عام طریقۂ پیدائش سےمختلف ہو)۔

Tychopotamic : (a) ساکن پانی میں خاص طور پر بڑھنےوالا (جیسے تالاب میں) اور بہتے ہوئے پانی میں اتفاقاً ۔

Tycoon : (n) [Jap. 'taikun'.] (۱) وہ لقب جو غیر ملک کے لوگ جاپان کے موروثی سپہ سالار کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔ (۲) (امریکا) بڑا کھڑپنچ ۔ (۳) غیر معمولی مالدار، با اثر، بارسوخ تاجر ۔ (٤) عظیم؛ قوی العزم رہنما؛ لیڈر؛ قائد اعظم ۔ (٥) دیکھو Shogun ۔ (٦) (قدیم) جاپان کا فوجی گورنر ۔

Tydden/Tyddyn : (n) [L. 'tegeredun'] ایک چھوٹا مزرعہ اور کھیت سے ملحق مکان ۔

Tydie : (n) [ME. 'tydife'.] ایک قسم کی چھوٹی چڑیا ۔

Tye : (n) کچی دھات دھونے کا آب گزر یا نل ۔

Tye : (n) کچی دھات کو آب گزر میں دھونا یا صاف کرنا ۔

Tye : (n) [Origin unkn.] (بول چال) ایک بڑی عام چراگاہ ۔

Tye : (n) [ME. 'tie'.] ایک زنجیر یا رسی جس کا ایک سرا مستول سے گزرتا ہے اور اس کا دوسرا سرا رسا چرخی سے باندھ دیا جاتا ہے جس کے ذریعے سہارا بلی کو اونچا یا نیچا کیا جاتا ہے ۔

Tyee : (n) [Fr.] سردار؛ افسر؛ لیڈر؛ رہنما؛ قائد ۔

Tyee salman : (n) بڑی سالمن مچھلی؛ شاہ سالمن ۔

Tyer : Tier کا متبادل ۔

Tyfon : (n) ایک قسم کا قرنا جو خاص کر سمندر میں کُہر کے وقت ہوشیار کرنے کے لئے بجایا جاتا ہے ۔

Tyg/Tig : (n) [Of unkn. origin.] دو یا زیادہ دستوں والا پینے کاپیالہ جو ۱۷ویں اور ۱۸ویں صدی میں رائج تھا ۔

Tyigh : (n) (۱) مغربی مرکزی Oregon کےShahaptianباشندے ۔ (۲) Tyigh کی قوم کا ایک فرد ۔

Tying : (n) باندھنے کا کام؛ باندھنا؛ کوئی چیز جس سے باندھا جائے؛ ٹائی؛ نکٹائی ۔

Tying : (a) ٹائی؛ نکٹائی؛ بندش کا؛ بندش سے متعلق؛ باندھنے کا؛ وابستہ ۔

Tying agreement : (n) خریدوفروخت سے متعلق عموماً کوئی غیر قانونی معاہدہ ۔

Tying-in : (n) نئی رسی کے سروں کو پرانی رسی کے سروں سے ملا کر باندھنا یا باندھنے کا عمل ۔

Tyke/Tike : (n) [ON. 'tik'] دیکھو Tike

Tyl-/Tylo- : [Gr.'tylos'.] جزوترکیبی بمعنی گانٹھ :گدی؛ پیڈ۔

Tylarus : (n) [Gr. Tylaros.] چڑیا کے پنجے کے نیچے کی تہ یا گدی؛ چڑیا کا گدی دار پنجہ ۔

Tylaster : (n) چھوٹا سخت اسفنجی مادہ ۔

Tyle : Tile کا متبادل ۔

Tylench : (n) [Mod. L. 'tylenchus'.] Tylenchae کی جنس کا ایک کیڑا ۔

Tylenchid : (a) [mod. L. 'tylenchidae'.] Tylenchidae کا یا اس سےمتعلق۔

Tylenchid : (n) دیکھو Tylench

Tylenchidae : (n) [mod. L. 'tylenchus'.] مٹی کے اندر رہنے والے کیڑے یا طفیلی نباتی کیڑے کا خاندان ۔

Tylenchoid : (a) [mod. L.'tylenchoidea'.] طفیلی نباتی کیڑوں سے متعلق یا اس کے خاندان کا ۔

Tylenchoidea : (n) طفیلی نباتی کیڑے کا خاندان ۔

Tylenchulus : (n) [mod. L. 'tylenchus'.] خیطیہ کیڑوں کی ایک جنس۔

Tylenchus : (n) خیطیہ کیڑوں کی ایک جنس جوعموماً مٹی کےاندر رہتے ہیں یا پائے جاتے ہیں اور جو پودوں کی جڑوں کو کھا جاتے ہیں ۔

Tyler : Tiler کا متبادل ۔

Tylo-: سابقہ بمعنی "گدی" ۔

Tylopod : (a) گدی دار پیروں والا ۔

Tylopod : (n) گدی پایاں حیوانات کی جنس کی ایک شاخ ۔

Tylopoda : (n) گدی دار پیروں والا جانور؛ گدی پا حیوانات (مثلاً اونٹ وغیرہ)۔

Tylopodous : (a) گدی دار پیروں کا (جانور)۔

Tylorian : (a) Sir E. B. Tylor عالم انسانیت کی تحریر یا اُس کے اصول کا یا اُس سے متعلق ۔

Tylosaurus : (n) [mod. L.] ایک چھوٹے جسم، بڑی دم اور پنچ انگشتی اعضاء والا جانور ۔

Tylose : (n) [F.] (۱) (مرضیات) التہاب اجفان ؛ پپوٹوں کی سوجن ۔ (۲) تصلب جلد ؛ سختی ؛ مٹاپا ؛ عَجریت ۔(۳) گومڑی (نباتیات)۔

Tylosis : (n) [mod. L.] دیکھو Tylose

Tylostyle : (n) ایک نوکدار سخت اسفنجی مادہ جس کے آخر میں گومڑی ہوتی ہے ۔

Tylostylus : (n) دیکھو Tylostyle

Tylosurus : (n) نوکیلے جبڑوں والی مچھلی کی ایک قسم جس کی تجارت بطورغذا استعمال کرنے کے لئے کی جاتی ہے ۔

Tylotate : (a) دونوں طرف گانٹھ یا گمڑی رکھنے والا؛ عَجَردار ۔

Tylote : (n) [L.] (حیوانیات) اسفنج کا استوانی شکل کا خار جس کے دونوں سروں پر چھوٹی گومڑیاں ہوتی ہیں ؛ گومڑی دار سوزن اسفنج ۔

Tylotic : (a) (۱) جس کے پپوٹوں پر ورم اور سوزش ہو؛ التہاب اجفان کا (مریض) ۔(۲) گومڑدار؛ عَجَری ۔

Tylotoxea : (n) ڈنڈا نما سخت اسفنجی مادہ جس کا ایک سرا تیز اور دوسرا گرہ دار ہوتا ہے ۔

Tylotoxeate : (a) اس اسفنجی مادے کا یا اس سے متعلق ۔

Tylotus : (a) گومڑی دار ۔

Tylotus : (n) گومڑی ۔

Tylus : (n) بعض کھٹملوں کے سر کے سامنے کا مرکزی نمایاں بالائی حصہ ۔

Tylwythteg : (n) ویلس کی لوک کہانی یا دیہاتی کہانی کی پریاں۔

Tymbal : Timbal کا متبادل ۔

Tymbalon : (n) [by alteration.] دیکھو Tymbal

Tymp : (n) [app. abbrev. Of tympan.] (۱) بھٹی کے چولہے کا دہانہ جس سے پگھلی ہوئی دھات نکلتی ھے ۔ (۲) (کوئلہ کان) افقی لکڑی کا ٹکڑا چھت کو سہارا دینے کے لئے جس کو ٹوپی یا ڈھکن بھی کہتے ہیں ۔

Tymp stick : (n) طبلی نقارے کی چوب ۔

Tympan/Timpan : (n) [L. 'tympanum'.] (۱) ڈھول یا اسی طرح کا دوسرا باجا؛ طبلہ؛ ڈرم ۔ (۲) ایک قدیم آئرستانی تانت والا باجا جو کمان سے بجایا جاتا تھا ۔ (۳) (طبیعیات) استر؛ کاغذ یا جھلی کا تختہ جو چھپنے والی کاپی کے نیچے رکھتے ہیں تاکہ دباؤ یکساں رھے ۔ (٤) طبلہ؛ جھلی کا پردا؛ جھلی کی سطح ۔ (٥) دیکھو Tympanum؛ (تشریح) طبلہ٭ گوش؛ کان کا پردا ۔

Tympan paper : (n) تیل یا گلیسرین لگا ھوا ایک سخت کاغذ جو طباعت میں کام آتا ھے؛ روغنی کاغذ ۔

Tympan-sheet : (n) کاغذ وغیرہ کا تختہ یا استر جو چھاپے جانے والے تختوں کے نیچے رکھا جاتا ھے ۔

Tympanal : (a) (۱) (تشریح وحیوانیات) طبلی ؛ جھلی کی سطح کا ۔ (۲) طبلی یا اس سے مشابہ ۔

Tympanal : (n) عظم طبلی؛ وہ بڑی ہڈی جس پر کان کا پردہ تنا ھوتا ھے ۔

Tympanectomy : (n) پردہ٭ گوش کو کاٹ کر نکال دینا ۔

Tympani : (a) طبلی ۔

Tympanic : (a) (۱) (تشریح وحیوانیات) طبلی؛ جھلی کی سطح کا سا ۔ (۲) طبلہ٭ گوش کا؛ کان کے پردے کا ۔ (۳) (مرضیات) نفخ شکم کا ۔

Tympanic bone : (n) عظم طبلی؛ وہ ہڈی جس پر کان کا پردا تنا ھوتا ھے ۔

Tympanic-canal : (n) چھوٹی نالی جو کان کے وسطی حصے تک جاتی ھے ۔

Tympanic-cavity : (n) کان کے وسطی حصے کا جوف ۔

Tympanic-membrane : (n) کان کا پردا؛ طبل گوش ۔

Tympaniform : (a) [L. tympanum.] (۱) (تاریخ، طبیعیات) طبلہ٭ گوش کی شکل کا یا عموماً پردہ٭ گوش کی جھلی کا؛ پردہ٭ گوش کی جھلی کی طرح پھیلا ھوا ، خاص کر چڑیوں کے نرخرے کی دو نالیوں سے متعلق (ہی بولا جاتا ھے) ۔ (۲) (نباتیات) طبل نما ۔

Tympaning : (n) طباعتی استر ۔

Tympanism : (n) (مرضیات) نفخ شکم؛ پیڑو؛ رحم ۔

Tympanist : (n) ڈھول، طبلہ وغیرہ بجانے والا؛ طبلچی ۔

Tympanites : (n) [Late L.] دیکھو Tympanism

Tympanitic : (a) [L. 'tympaniticus'.] نفاخی کا یا نفاخی سے متعلق؛ ڈھول کی سی؛ ڈھول کی سی ڈھب ڈھب آواز کا؛ طبلی آواز کا ۔

Tympanitis : (n) (۱) Tympanites کا متبادل ۔ (۲) ورم طبلی؛ ورم طبل گوش؛ کان کے بیچ کے پردے کی سوزش ۔

Tympano/Tympanohyal : (a) (۱) جزو ترکیبی بمعنی "کان کا پردا" ؛ "درمیانہ٭ گوش" کان کے بیچ کا حصہ ۔ (۲) کان کے پردے اور زبان کی جڑ کی محراب نما ہڈی سے متعلق ۔ (۳) چھوٹی یا کُرکُری ہڈی کی وصف کا ۔

Tympanohyal : (n) کان کے پردے اور زبان کی جڑ کی چھوٹی یا کُرکُری ہڈی ۔

Tympanon : (n) [Gr.] پردہ٭ طبل ؛ دیکھو Tympan ۔

Tympanuchus : (n) [Gr. 'tympanon' + 'ochos'.] امریکی پاموز پرندے کی ایک جنس ۔

Tympanum/Tympanums : (n) [L.] (۱) طبلہ یا اسی قسم کا ایک باجا مثلاً تنبورہ اور ڈھولک ۔ (۲) ڈھول کی منڈھی ھوئی جھلی؛ ڈھول کا مدورسرا ۔ (۳) (تشریح) کان کاپر دا؛ درمیانہ گوش؛ کان کے بیچ کا حصہ ۔ (٤) (طیوریات) بطخ وغیرہ کی ھوا کی نالی کا سرا ۔ (٥) (تعمیرات) روکار کی تکونی لوح ۔ (٦) دروازے کی اوپری چوکھٹ اور محراب کے بیچ کی جگہ ۔ (۷) (میکانیات) طبل نما چرخی پانی کھینچنے کے لئے ۔

Tympany : (n) [Gr. 'tympanias'.] (۱) دیکھو Tympanites ۔ (۲) (مجازاً) غرور، گھمنڈ، مشیخیت وغیرہ سے پھولنا مرض کی حد تک ؛ پھول جانے کی حالت (غرور سے)؛ کسی بات کی زیادتی ورم

کی حد تک؛ نفخ شکم؛ استسقائے طبلی؛ ورم طبلی - (۳) (مجازاً) بیجا لفاظی یا عبارت آرائی۔

**Tyndall effect/Tyndalphenomenon : (a)** ٹنڈل اثر (روشنی کی پھیلتی ہوئی شعاع) -

**Tyne : (n)** Tine کا متبادل -

**Tynwald : (n) [Late ME.]** جزیرہ٭ مان کا سالانہ اجتماع جس میں گورنر (بحیثیت شاہی نمائندہ) شریک ہوتا تھا؛ دارالامراء میں کام کرنے والی ایک کاؤنسل House of keys جہاں وضع کردہ قوانین عوام میں مشتہر کئے جاتے ہیں۔

**Type :** (۱) ٹائپ کی مشین Type writer کا مخفف -(۲) ٹائپ کیا ہوا؛ Type written کا مخفف - (۳) مثالی Typical کا مخفف - (٤) طابع ؛ پرنٹر ؛ مواد طباعت ؛ طباعتی Typographer کا مخفف -

**Typable/Typeable : (a)** ٹائپ کرنے یا ہونے کے قابل -

**Typage : (n)** (۱) چھاپے کے حروف ڈھالنا -(۲) دیکھو Type-casting -

**Typal : (a)** (۱) ٹائپ کا یا اس سے متعلق -(۲) ٹائپ جیسا کام کرنے والا؛ طباعتی - (۳) مثالی؛ تمثیلی؛ نمونے کے طرز کا؛ نمونے کےطور پر کام آنےوالا ؛ نمائندہ - (٤) مخصوص طرز کا - (٥) طباعتی ٹائپ کا یا اس سے متعلق؛ ٹائپ کی طباعت کا یا اس سے متعلق۔

**- type : (a)** اصل؛ نمونہ٭ اصلی (Antitype) ؛ نمونہ٭ اولیں ؛ اصل (Archetype)؛ چربہ؛ شہ نقل؛ شہ عکس (Autotype) ؛ سریشی طباعت؛ کولو طباعت (Collotype) ؛ برقی ٹائپ (Electrotype) ؛ پلاٹینی ٹائپ؛ نقریائی چھپائی (Platinotype) ؛ نسخہ٭ اصلی؛ اصلی نمونہ (نباتیات) اول نامیہ (Proto type) -

**Type : (n) [Fr. 'type' or L. 'typus'.]** (۱) مثال؛ شخص یا چیز جو کسی دوسری سےیا کسی صنف اشیاء کا نمونہ یا اسی خصوصیات کی مظہر ہو - (۲) اشارت؛ علامت؛ نشانی خصوصاً عہد نامہ٭ عتیق میں کسی شخص ، چیز یا واقعہ کی طرف اشارہ یا نشانی جو آنے والی چیز کی خبر دے -(۳) قسم؛ قبیل -(٤) (حیاتیات وغیرہ) ساخت کا طبعی طرز ؛ طبعی ساخت - (٥) (حیوانیات) حیوانات کی بڑی قسمت؛ ساخت کے لحاظ سے طبقہ -(٦) وہ جسم حیوانی یا نباتی جس میں اپنے طبقے کی اہم خصوصیات موجود ہوں -(۷) مرکب کیمیاوی جس کی ساخت اور بہت سے مرکبات کی ساخت کا نمونہ ہو - (۸) (ہندسہ) نشان کا تسلسل جو جوڑ (plus) اور گھٹاؤ (minus) سے اثر پذیر ہو -(۹) (فنون لطیفہ) نمونہ؛ وہ چیز یا خیال یا صناعی جو اور صناعوں کے لئے قابل تقلید ہو - (۱۰) (طبیعیات) سیسے وغیرہ کا ڈھلا ہوا حرف یا حروف ٹائپ - (۱۱) (طبیعیات) (جمع) ٹائپ کی قسمیں - (۱۲) (سکہ سازی) سکے یا تمغے کے ہر دوجانب کوئی نقش یا تصویر؛ ٹھپا - (۱۳) (مرضیات) خاص قسم کا بخار؛ خاص کر تپ میعادی - (١٤) ایک عام شکل؛ ساخت یا صفت جو کسی خاص قسم کے طبقے کی چیزوں سے ممیز ہو - (١٥) (دینیات) شہنشاہ کونسٹینس ثانی (Constans II) کا وہ فرمان (٦٤٨ عیسوی) جس کی رو سے توحید پرستی کے اختلافی مسئلہ پر بحث ومباحثہ کی ممانعت کردی گئی تھی - (١٦) کسی مخصوص صفت کی بنا پر کسی چیز، طبقے یا سلسلے کا امتیاز؛ (مجازاً) شخص یا چیز جو کسی مخصوص جماعت کی خصوصیات ظاہر کرے ؛ ایک مخصوص مثالی؛ مثالی نمونہ -(۱۷) کسی چیز کی عام صفت کو ظاہر کرنے کے لئے مرکب میں استعمال ہوتا ہے - (۱۸) کسی مخصوص صفت سے متصف شخص؛ (بول چال) ایک آدمی -

**Type : (v)** (۱) بطور نمونہ پہلے سے تصویر یا نقشہ بنا کر دکھا دینا؛ پیغمبرانہ مماثلت کے ساتھ پیش کرنا یا دکھلا دینا؛ آنے والے واقعات کی خبر دینا؛ نمائندگی کرنا -(۲) کسی طبقے یا خاندان کے لئے مخصوص نمونے کے طور پر کام آنا؛ لازمی خصوصیت ظاہر کرنا؛ بطور مثال پیش کرنا -(۳) چھاپنا؛ ٹائپ سے چھاپنا؛ ٹائپ میں چھپا ہوا ہونا - (٤) مرض تشخیص کرنا یا بتانا خاص کر خاص قسم کا خون تجویز کرنا - (٥) (کسی چیز یا آدمی کو) کسی خاص کام پر یا مخصوص ٹائپ ڈھالنے میں لگانا - (٦) ڈرامے میں اداکاری کرنا -

**Type-bar : (n)** ٹائپ رائٹر کی سلاخوں میں سے ایک وہ سلاخ جس میں ٹائپ کے حروف لگے رہتے ہیں؛ ٹائپ بار؛ ٹائپ کی پوری کی پوری ڈھلی ہوئی سطر -

**Type-carriage : (n)** چھاپے کی مشین میں ایک فریم جس میں ٹائپ کا مجموعہ ہو -

Typecase : (n) اُتھلا نشست خانہ دار طباعت کے حروف رکھنے کے لئے۔

Typecast : (v) کسی اداکار یا ایکٹر کو اس کے مزاج یا طبیعت کے موافق حقیقی طور پر اداکاری کے لئے تیار کرنا۔

Typecasting : (n) کسی اداکار کو ایسی اداکاری سپرد کرنا جو اس کے مزاج سے ہم آہنگ ہو؛ چھاپے کے حروف سانچے میں ڈھالنا۔

Typeface : (n) کسی چیز کا خاکہ یا کوئی شکل جو چھاپے کےٹائپ کی سطح سے بن گئی ہو؛ چھاپ۔

Typefounder : (n) فلزّی چھاپے کے حروف کو ڈھالنے والا شخص۔

Typefounding : (n) (۱) چھاپے کے حروف ڈھالنے کا پیشہ یا کاروبار؛ چھاپے کےحروف کی صنعت۔

Typefoundry : (n) چھاپے کے حروف ڈھالنے کا کاروبار۔

Typeholder : (n) جلد ساز کا وہ اوزار جس سے جلدپر حروف جمائے جاتے ہیں۔

Typer : (n) ٹائپسٹ؛ ٹائپ کرنے والا۔

Typeset : (v) چھاپے کے حروف مرتب کرنا یا ترتیب دینا۔

Typesetting : (a) حروف ٹائپ بٹھانے یا جمانے والا۔

Typesetting : (n) حروف کاری یا حروف چینی۔

Typesetting machine : (n) چھاپے کے حروف جمانے کے لئے مختلف کلیدی تختے کی مشینوں میں سے کوئی۔

Typewrite : (v) ٹائپ مشین سے چھاپنا؛ ٹائپ کرنا؛ ٹائپ کرنے کی مشق کرنا؛ ٹائپ مشین استعمال کرنا۔

Typewriter : (n) ٹائپ مشین۔

Typewriting : (n) (۱) ٹائپ نویسی؛ ٹائپ مشین استعمال کرنے کا ہنر؛ ٹائپ کیا ہوا کاغذ۔

Typewriting : (a) ٹائپ نویسی کا یا اس سے متعلق۔

Typewritten : (a) ٹائپ شدہ، ٹائپ کیا ہوا۔

Type-cutter : (n) جو ٹھپا جماتا ہے؛ جس سے ٹائپ کے حروف ڈھالے جاتے ہیں۔

Type-cylinder : (n) استوانہ یا سلنڈر جس پرحروف ٹائپ یا پلیٹ چپکائے جاتے ہیں، گردشی پریس یا مطبع۔

Type-genus : (n) جنس انموذ؛ وہ جنس جس میں پورے طبقے کی خصوصیات موجود ہوں اور جس کے نام پر پورے طبقے کا نام رکھا جائے۔

Type height : (n) (۱) دیکھو Height to paper ۔(۲) انگریزی زبان بولے جانے والے ممالک میں ٹائپ کا مخصوص سائز جو نیچے سے اوپر تک ۹۱۸۶۔ انچ ہو۔

Type-high : (a) (۱) (کندہ کاری وغیرہ) جو اونچائی کے لحاظ سے ٹائپ میں چھاپنے کے قابل ہو۔ (۲) Type height کےمطابق چھاپے جانے کے قابل ہو۔

Type-letter : (n) ٹائپ کے یا ٹائپ کرنے کی مشین کے حروف میں سے ہر ایک۔

Type-metal : (n) سیسے اور سرمے کی بھرت؛ کبھی کبھی ٹین یا پھول کانسی کے ساتھ جس کے طباعتی ٹائپ ڈھالے جاتے ہیں۔

Type page : (n) ایک صفحے کا چھپا ہوا حصہ (حوض)۔

Type-revolving press : (n) قدیم گردشی چھاپ مشین۔

Type-script : (n) ٹائپ شدہ یا ٹائپ کی ہوئی چیز یا ٹائپ کاپی (کسی چیز کی)؛ ٹائپ میں چھپی ہوئی عبارت۔

Type section : (n) ابتدائی طبقات کا تسلسل جو کسی مخصوص علاقے میں ہو۔

Type station/Typesite : (n) وہ جگہ جہاں پر ماقبل تاریخ آثار باقیہ کا انکشاف ہوا ہو۔

Type-theory : (n) (کیمیا) مرکب بنانے کا اصول۔

Type-wash : (n) روشنائی کا محلل ٹائپ یا طباعت کے پلیٹوں کو صاف کرنے کے لئے۔

Type wheel : (n) ٹائپ پہیا، جس پر اُبھرے ہوئے حروف سے بنےہوتے ہیں؛ بعض ٹائپ رائٹر اور تاربرقی مشینوں میں ہوتے ہیں۔

Typey : Typy کا متبادل ۔

Typh/Typho : (n) [mod. L. 'Typhus'.] محرقہ؛ دماغی ٹائفس کی قسم کا ۔

Typha : (n) [mod. L.] سیدھی لمبی جنس کا پودا ۔

Typhic : (a) ٹائیفائڈ سے متعلق ۔

Typhl-/Typhlo- : (n&a) جزوترکیبی بمعنی "اندھا" "اندھاپن" "کور آنت" ۔

Typhlitic : (a) [mod. L.] (مرضیات) کان، آنت کے ورم سے متعلق ۔

Typhlitis : (n) کان آنت کا التہاب زائدہ؛ دوآنتوں کی سوزش اور ورم ۔

Typhlology : (n) (۱) نابینائی کے اسباب؛ اثرات اور انسداد کا عملی مطالعہ ۔ (۲) بینائی سے متعلق شعبہ؛ علم ۔

Typhlopidae : (n) سانس کی ایک جنس جس کو Blind snake بھی کہتے ہیں ۔

Typhlosole/Typhlosolis : (n) (حیوانیات) کورتہ : آنتوں کی اندرونی دیوار کی حد تک ابھری ہوئی نالی یا تہ ۔

Typho - : سابقہ بمعنی "احتراق" ۔

Typhoean : (a) [Gr. 'Typhoeas'.] یونانی اساطیر کے ایک دیو (Typhoeus) کی خصوصیت کا یا اس سے متعلق ۔

Typhoeus : (n) یونانی علم الاصنام کا ایک عفریت ۔

Typhoid : (a) [Fr. 'typhoide'.] ٹائفس کی قسم کا یا اس سے مشابہ یا ٹائفس کی خصوصیت کا ۔

Typhoid : (n) میعادی بخار؛ تپِ محرقہ ۔

Typhoid fever : (n) (۱) میعادی بخار جس میں سرخ دانے چھاتی اور پیٹ پرنکل آتے ہیں اور آنتوں میں سخت جلن ہوتی ہے ۔ (۲) میعادی بخار کا مریض ۔

Typhoidal : (a) میعادی بخار سے متعلق؛ میعادی بخار کی خصوصیت کا یا اس سے مشابہ ۔

Typhomalarial : (a) اس بخار سے متعلق جس میں تپِ محرقہ اور ملیریا کی علامتیں ہوں ۔

Typhomania : (n) ہذیان؛ ہذیان محرقی جو ٹائفس اور دوسرے بخاروں میں ہوتا ہے؛ سرسام ۔

Typhon : (n) [L 'Typhon'.] (اساطیر) بگولوں کا دیوتا؛ ٹائفون؛ (قدیم یونان اساطیر میں) ایک دیو کا نام ۔

Typhonian : (a) ٹائفون یا یونانی بگولوں کے دیوتا سے متعلق ۔

Typhonic : (a) (۱) زوردار آندھی؛ جھکڑ یا گردباد کی خصوصیت کا؛ طوفانی؛ طوفان خیز ۔ (۲) دیکھو Typhonian ۔

Typhoon : (n) [Arb. 'Tufan'.] طوفانی ہوا جو چین کے سمندروں اور قریبی علاقوں میں خاص طور پر جولائی اور اکتوبر کے درمیان چلتی ہے؛ ہوائی طوفان؛ بگولا؛ گردباد ۔

Typhous : (a) (مرضیات) ٹائفس سے متعلق یا ٹائفس کی خصوصیت کا یا طرح کا ۔

Typhus : (n) [Late L.] (۱) ایک قسم کا بخار جس میں ارغوانی دانے نکلتے ہیں اور ضعف بےحد ہو جاتا ہے اور عموماً ہذیان بھی ہوتا ہے ۔ (۲) ٹائفس بخار؛ محرقہ؛ دماغی؛ ٹیفومین ۔

Typhus-fever : (n) [NL. typhus fr. Gk. typhos.] محرقہ؛ دماغی؛ ٹیفوس؛ ٹیفوسیہ ۔

Typic : (a) [F 'typique', L. 'typicus'] (۱) مثالی : نوعی : تمثیلی ۔ (۲) (بخار سے متعلق) میعادی؛ نوبتی ۔ (۳) دیکھو Typical ۔

Typic : (n) (۱) باری کا بخار ۔ (۲) معینہ قسم کا بخار؛ تپ نوبہ ۔

Typical : (a) [mod. L. 'typicalis' , Late L. 'typicus'.] (۱) مثالی؛ نوعی ؛ تمثیلی ۔ (۲) اشارتی؛ کسی واقعے کی خبر دینے والا ۔ (۳) مخصوص نوع کا؛ امتیازی؛ خاص نمونے کا ۔ (٤) (طبیعیات) خاص قبیلے یا جنس کا ۔

Typicality : (n) تمثیلیت؛ مثالیت؛ مخصوصیت؛ امتیازیت ۔

Typically : (adv.) مثالی طور پر؛ مخصوص یا امتیازی طور پر ۔

**Typicalness : (n)** دیکھو Typicaliy

**Typicon/Typikon : (n) [Gr. 'typikon'.]** وہ کتاب جس میں ایسٹرن چرچ کی سالانہ مذہبی عبادت کے متعلق قواعد اور عنوانات درج ہوتے ہیں ۔

**Typification : (n)** مثال کے ذریعے اظہار؛ کسی علامت یا نشان کے ذریعے بیان کرنا، نیز وہ چیز جس سے ظاہر ہو یا جس کے ذریعے بیان کیا جائے ۔

**Typify : (v) [L. 'typus'.]** (۱) مثال کے ذریعے ظاہر کرنا ۔ (۲) آنے والے واقعے کی خبر دینا؛ نشانی ہونا ۔ (۳) مثال یا نمونہ ہونا؛ کسی چیز کی امتیازی خصوصیت ظاہر کرنا ۔ (٤) پہلے سے تصویر بنا کر ظاہر کرنا؛ پہلے سے مثال یا نمونہ پیش کرنا۔ (٥) (کسی طبقے، خاندان کا) مخصوص نمونہ ہونا ۔

**Typiness : (n)** مثال ہونے کی صفت یا حالت ۔

**Typing : (n)** دیکھو Typewriting

**Typist : (n)** ٹائپ کار؛ ٹائپسٹ؛ حروف کار؛ حروف چیں؛ پیشہ ورانہ ٹائپ کار؛ ٹائپ کے ذریعے چھاپنے والا۔

**Typo : (n)** (۱) Typographer,Typhographic کا مخفف ۔ (۲) طابع؛ چھاپنے والا ، خاص کر چھاپے کے حروف یا ٹھپے جمانے والا؛ حروف کار؛ حروف چیں۔

**Typo-:** جزو ترکیبی بمعنی "طباعی" ۔

**Typo : (a)** (۱) (طبیعیات) ٹائپ کی چھپائی ۔ (۲) چھاپے کے ٹھپے جمانے والا ۔

**Typograph : (n) [Fr. 'typographe' or mod. L.'typographus'.]** (۱) طابع ؛ پرنٹر ؛ ٹائپ بنانے یا حروف کاری کی مشین ۔ (۲) اندھوں کے لئے لکھنے کی مشین ۔

**Typographer : (n) [Fr. 'typographe' or mod. L. 'typographus'.]** فن طباعت کا ماہر ؛ طابع ۔

**Typographic : (a) [mod. L. 'typographicus'.]** دیکھو Typo (a)

**Typographical : (a)** فن طباعت سے متعلق؛ طباعت یا چھپائی کا؛ طباعتی۔

**Typographically : (adv.)** چھپائی یا طباعت کے لحاظ سے؛ طباعت کے طور پر ۔

**Typography : (n)** (۱) فن طباعت؛ طباعت؛ چھپائی،خاص کر حروف ٹائپ کا جمانا اور اس کی ترتیب ؛ طبع شدہ چیزوں کا ظہور ؛ شکل وصورت ۔ (۲) چھپائی کا کام؛ (مجازاً) چھپی ہوئی چیزیں؛ مطبوعہ؛ ٹائپ میں چھپی ہوئی چیزیں ۔ (۳) دیکھو Letter press ۔ (٤) ٹائپ سازی؛ طرز طباعت؛ طبع الحروف ۔

**Typologic/-al : (a)** علم انواع وغیرہ سے متعلق؛ صنفیات سے متعلق؛ صنفیاتی؛ تمثیلیاتی ۔

**Typologically : (adv.)** علم انواع کے ذریعے؛ صنفیاتی طور پر۔

**Typologist : (n)** علم انواع یا صنفیات کا طالب علم ۔

**Typologize : (v)** ٹائپ کے ذریعے واضح کرنا؛ تشریح کرنا ۔

**Typology : (n)** (۱) علم انواع؛ صنفیات؛ تمثیلات ۔ (۲) علامتی خاکے کا مطالعہ خاص کر اس کی ابتدا اور مذہبی کتابوں کے نمونوں کا (مطالعہ)؛ (نیز مجازاً) مثالی اہمیت ؛ خاکہ ؛ نقشہ ؛ نمائندگی یا اس کا مخصوص عمل ۔ (۳) اشاریت ۔ (٤) مطالعہ یا طباعتی نمونوں کے متعلق گفتگو؛ اظہار خیال ۔ (٥) (اثریات) آثاراور نمونوں کی درجہ بندی جو ان کے طرز یا ارتقاء سے ظاہر ہو ۔ (٦) یہ نظریہ کہ عہدنامہ٭ عتیق میں ان واقعات کی خبر دی جاچکی ہے جن کے واقع ہونے کا تذکرہ عہدنامہ٭ جدید میں ہے ۔

**Typomorphic : (a)** مخصوص طور پر خاص حالات کے تحت واقع ہونے والا یا تشکیل کی مخصوص صورت میں واقع ہونے والا ۔

**Typonym : (n)** (تاریخ، طبیعیات) کسی نمونے یا قسم پر ہو؛ انموذجی نام؛ طبقے کا نام جو اس کے انموذج یعنی اس جنس کے نام پر رکھا جائے جس میں طبقے کی پوری خصوصیات موجود ہوں ۔

**Typonymal : (a)** انموذجی نام کا ۔

**Typonymic : (a)** دیکھو Typonymal

**Typophile : (n)** طبع شدہ چیزوں کا شائق یا طباعت کا شائق (شخص)۔

**Typophilic : (a)** طبع شدہ چیزوں کا شوق رکھنے والا ۔

**Typoscript : (n)** (۱) ٹائپ شدہ چیزیں ۔ (۲) دیکھو Typescript ۔

Typotelegraph : (n) طباعتی تلغراف (ٹیلی گراف) ۔

Typotelegraphy : (n) طباعتی تلغراف کا فن ۔

Typotheria : (n) عہد قدیم کے پستانی جانوروں کی ایک قسم ۔

Typothetae : (n) (طبیعیات) طباعان؛ انجمن ماہر طبعان ۔

Typp : (n) بزارگز سوت (دھاگا) کی ایک اکائی جس کا وزن ایک پاؤنڈ ہوتا ہے ۔

Typw : Typewriter کا مخفف ۔

Tyr-/Tyro- : (n) [Gr. fr. 'tyroschees'.] جزوترکیبی بمعنی "پنیر" ۔

Tyranness : (n) [L. 'tyrannus'. Med. L. 'tyrannissa'.] جابر یا ظالم مطلق العنان خاتون حکمراں؛ اپنے محکوم پر جابرانہ اختیار رکھنے والی حکمراں ۔

Tyrannic/-al : (a) [(o) fr. 'tyrannique'.] (۱) حاکم جابر ؛ غاصب یا مطلق العنان فرمانروا کا سا؛ مطلق العنان یا جابر حکمراں یا اس کی حکومت سے متعلق؛ مستبدانہ؛ ظالمانہ ۔ (۲) ظالم کی فطرت یا خصوصیت کا؛ ظالمانہ، جابرانہ طورپر حکومت کرنے والا؛ سخت ظالم؛ ظالمانہ حد تک درشت ۔

Tyrannically : (adv.) جابرانہ؛ ظالمانہ؛ مستبدانہ طریقے سے؛ جابر یا غاصب فرمانروا کی طرح؛ استبداد سے؛ جبر سے ۔

Tyrannicalness : (n) مطلق العنانی ؛ مستبدانہ ہونا؛ استبداد؛ استبدادیت۔

Tyrannicidal : (a) جابر یا ظالم حکمراں کے قتل سے متعلق یا اس کے قتل پر مائل۔

Tyrannicide : (n) [Fr. 'tyrannicide', L.'tyrannicida'] (۱) جابر اور ظالم حکمراں یا فرمانرواکا قتل کرنے والا یا قاتل ۔ (۲) قتلِ غاصب؛ قتلِ جابر، ظالم ۔

Tyrannicide : (n) ظالم، جابر حکمراں کا قتل ۔

Tyrannid : (n) Tyrannidae کے خاندان کی چڑیا ۔

Tyrannidae : (n) چڑیوں کا بڑا خاندان خاص کر امریکی (چڑیوں کا)۔

Tyrannis : (n) [L.] مطلق العنان حکومت ۔

Tyrannize : (v) [(O) Fr. 'tyranniser'.] جابر؛ ظالم؛ مطلق العنان فرمانروا ہونا؛ جابرانہ یا مستبدانہ حکومت چلانا؛ جابرانہ طور پر حکومت کرنا؛ جبر کرنا؛ تشدد کرنا؛ ظلم کرنا؛ ظالمانہ طور پر سلوک کرنا؛ جابرانہ طور پر دبانا ۔

Tyrannizer : (n) تشدد کرنے، ستانے یا ظلم کرنے والا شخص؛ ظالم شخص۔

Tyrannosaur/Tyrannosaurus : (n) [mod. L. 'tyrannosaurus'.] ایک بہت بڑا مہیب دو پایا گوشت خور سوسمار جو شمالی امریکا کے بعض علاقوں میں پایا جاتا ہے ۔

Tyrannous : (a) (۱) ظلم صفت؛ ظلم واستبداد کا میلان رکھنے والا ؛ جورو ستم کی طرف مائل ؛ جابرانہ طور پر حکومت کرنے والا ، عمل کرنے والا ۔ (۲) (مجازاً) فطرتاً ظالم، ناانصاف، جابر، متشدد، خود مختار ۔

Tyrannously : (adv.) مستبدانہ طور پر؛ جابرانہ یا ظالمانہ طریقے سے ۔

Tyrannousness : (n) استبدادیت؛ مطلق العنانیت؛ جبریت پسندی۔

Tyranny : (n) [(O) Fr, 'tyrannie' Late L. 'tyrannia'.] (۱) جابر و ظالم کی حکومت یا مطلق العنان فرمانروا؛ ظالم کا مرتبہ یا اس کی حکومت؛ (عام) مطلق العنان بادشاہت؛ جابرانہ حکومت؛ ریاست جو ایک ظالم، جابر اور مطلق العنان فرمانروا کے زیرنگین ہو؛ استبداد؛ جابرانہ حکومت؛ جور ۔ (۲) جابرانہ ومستبدانہ حکومت کرنے والے حکمراں کا فعل یا حکومت؛ ظالم یا غیر منصفانہ طور پر متشدد حکومت ۔ (۳) مطلق العنان یا ظالمانہ طور پرطاقت کا استعمال؛ اپنی طاقت یا اختیار کا بے جا استعمال؛ سخت گیر؛ متشدد؛ بے رحمانہ فعل، عمل ۔

Tyrant : (a) جورو ستم کی طرف مائل؛ جابرانہ حکومت کرنے والا؛ ظالم؛ غاصب؛ جابر؛ متشدد؛ مطلق العنان حکمراں کا سا؛ مستبدانہ؛ ظالمانہ؛ جابرانہ۔

Tyrant : (n) [L. 'tyrannus'.] (۱) ظالم یا جابر فرمانروا ۔ (۲) (تاریخِ یونان) مطلق العنان غاصب فرمانروا ۔ (۳) وہ جو غیر قانونی طور پر کسی ریاست میں شاہانہ اختیارات قبضہ میں کر لیتا ہے؛ مطلق العنان فرمانروا؛

غاصب ۔ (٤) ایک بادشاہ یا حکمران جو اپنے اختیارات ظالمانہ اور غیر منصفانہ طور پر استعمال کرتا ھے؛ ظالم جو اپنے زیرحکومت لوگوں کے ساتھ ظالمانہ طور پر پیش آتا ھے؛ (مجازاً) وہ جس کا فعل ظالم، جابر اور غاصب فرمانروا کی طرح ھو؛ (اساطیر) Tyrannidae کے خاندان کی کوئی چڑیا خاص کر Tyrannus کی جنس کی چند قسموں میں سے کوئی جو کسی دوسری چڑیا پر جو اس کے گھونسلے کے پاس آئے اس پر حملہ کرنے اور بھگا دینے کے لئے مشہور ھے ۔

**Tyrant : (v)** جابر یا ظالم کا کردار ادا کرنا؛جابرانہ یا مستبدانہ حکومت کرنا؛ جبر کرنا؛ تشدد کرنا؛ ظلم کرنا ۔

**Tyrant-bird : (n)** Tyrannidae کے خاندان کی کوئی چڑیا خاص کر Tyrannus کی جنس کی قسموں میں سے کوئی چڑیا جو اپنے گھونسلے کے پاس کسی دوسری چڑیا کو آنے نہیں دیتی؛ طیر الجبار ۔

**Tyrant-fly catcher/Tyrant bird : (n)** ایک قسم کی چڑیا جو امریکا میں ھوتی ھے؛ طیرالجبار ؛ دیکھو Tyrant -bird ۔

**Tyrant-shrike : (n)** Tyrannus کی جنس کی قسموں میں سے کوئی چڑیا ۔

**Tyrant-wren : (n)** چھوٹی زرد کلغی دار امریکی Fly catcher چڑیا۔

**Tyre : (n)[Var of TIRE]** (١) پہیے کا آہنی ہال خاص کر ریلوے انجن کے حرکی پہیے کا ہال ۔ (٢) ربر کی گدی بائیسکل، موٹرگاڑی وغیرہ کے پہیے کے چاروں طرف؛ (موٹر یا بگھی کا) ٹائر ۔

**Tyre : (n)** جما ھوا دہی، ملائی ۔

**Tyred : (a)** ٹائر لگا ھوا ۔

**Tyrian : (a) [L. 'tyrius, tyrian']** (١) قدیم ٹائر (Tyre) شہر کا یا وہاں کے لوگوں سے متعلق یا ٹائر شہر میں بنا ھوا (ٹائر ایک قدیم شہر Phoencia جو ساحل بحیرہ٭ روم پر واقع ھے، ایک وسیع تجارتی مرکز ھے)؛ ٹیرین ارغوانی رنگ کا ۔

**Tyrian : (n)** ٹائر (Tyre) شہر کا دیسی یا باشندہ ۔

**Tyrian alphabet : (n)** ملک شام کی ایک قدیم سلطنت، Moab کےعلاقے کی زبان کےحروف تہجی جو فونیشیا میں رائج تھے ۔

**Tyrian-blue : (n)** خاکستری مائل نیلا سے خاکستری سرخی مائل نیلا کی حد تک ۔

**Tyrian-pink : (n)** گہرے گلابی سے لے کر شوخ مائل ارغوانی سرخ رنگ تک ۔

**Tyrian purple : (n)** (١) قرمزی یا ارغوانی رنگ نیل کی قسم کا جسے قدیم رومن استعمال کرتے تھے ۔ (٢) گہرے سے لے کر شوخ ارغوانی مائل سرخ تک۔

**Tyrian rose : (n)** شوخ ارغوانی مائل سرخ ۔

**Tyro :** دیکھو Tiro

**Tyro/Tiro : (n) [med. L. 'tyron, tyro, tiron'.]** کسی میدان میں شروعات ؛ آغاز ؛ وہ جو کسی کام کی بنیادی باتوں سے تو واقف ھو مگر عملی تجربے سے محروم؛ مبتدی؛ نو آموز ۔

**Tyrol green : (n)** قدرتی طور پر (خاص کر لوھے میں) پیدا ھو جانے والے مختلف سلیکیٹ میں سے کوئی ایک جو سبز رنگ کے بنانے میں بنیادی عنصر کا کام دیتے ہیں ۔

**Tyrolean/Tirolean : (a)** ٹائرول کا (ٹائرول آسٹریلیا، ہنگری کا صوبہ) ۔

**Tyrolean : (n)** ٹائرول کا دیسی یا باشندہ ۔

**Tyrolese : (a &n)** دیکھو Tyrolean

**Tyrolese green : (n)** سبز خام تانبہ ۔

**Tyrolian :** دیکھو Tyrolean

**Tyrolienne : (n)** ٹائرول کے کسانوں کا گیت یا نغمہ ۔

**Tyrolite : (n) [G. 'tirolite'.]** آب دار آرسینیٹ زردی مائل سبزرنگ کا جو گردہ نما کثیر مقدار میں پایا جاتا ھے ۔

**Tyrosine : (n) [Gr. 'tyros' + - ine.]** (کیمیا) ایک سفید بلوری مادہ ($C_9 H_{11} NO_3$) جو پروٹین یا بیضیہ کے تحلیل کرنے سے پیدا ھوتا ھے ۔

**Tyrosinosis : (n) [mod. 'tyrosine'.]** غذا کے ناقص استحالہ کی حالت جس سے پیشاب میں Tyrosine غیر معمولی مقدار میں خارج ھوتا ھے ۔

Tyrosinuria : (n) پیشاب میں غیر معمولی مقدار میں Tyrosine کا اخراج۔

Tyrotoxicon : (n) [Gr. 'tyros + toxicon'.] (کیمیا) ایک زہریلا مادہ؛ عفونت ($C_6H_5NNOH$) ایک قسم کا سمی القلی جو سڑے ہوئے پنیر اور دودھ کے جرثومہ سے پیدا ہوتا ہے؛ زہر پنیر۔

Tyrotoxin : (n) دیکھو Tyroxicon

Tyrrhene : (a & n) [L. 'Tyrrhenus.'] ثائر ہینی (Tyrrheni) اور ان کے ملک سے متعلق۔

Tyrrheni : (n) Etruscans کے مفروضہ اسلاف مہاجرین۔

Tyrrhenian : (a) [L. 'Tyrrhenus'.] ثائرہینی (Tyrrheni) اور ان کے ملک سےمتعلق؛ قدیم ایٹروویا کا (باشندہ)۔

Tyrrhenian : (n) ثرہینی (Tyrrheni) میں سے کوئی ایک؛ ایٹروویا کا باشندہ۔

Tyrrhenian sea : (n) براعظم اٹلی اور جزائر کورسیکا؛ سارڈینیا اور سسلی کے درمیان واقع سمندر۔

Tyrtaean : (a) [f. proper name 'Tyrteaus'] (Tyrtaeus) ثار تییس اور اس کے طرز سے متعلق (یہ ساتویں صدی قبل مسیح کا ایک یونانی شاعر تھا جو رجز (جنگی نغمہ) لکھا کرتا تھا۔

Tysonite : (n) [f.name of S. T. Tyson.] ایک معدنی شے (Ce, La Nd) $F_3$ ۔

Tystie : (n) [Scand origin.] غوطہ مار چڑیوں کی ایک جنس جس کا رنگ سیاہ اور پاؤں سرخ ہوتے ہیں۔

Tythe : Tithe کا متبادل۔

Tyto : (n) [mod. L.'tytou'] اُلو کی ایک جنس جو ہر ملک میں پائی جاتی ہے۔

Tytonidae : (n) ایک قسم کا یک جنسی اُلّو۔

Tzaddik/Tzadik : (n) Zaddik کا متبادل بمعنی صادق (عبرانی وعربی)۔

Tzar : (n) Czar کا متبادل (زار۔شہنشاہ روس کا لقب)۔

Tzedakah/Tsedakah : (n) [Heb- 'sedaqah', Ar. 'sadaqah'.] صدقہ ؛ خیرات؛ رضاکارانہ امداد۔

Tzeltal : (n) (۱) میکسیکو کے مرکزی حصے کے انڈین لوگ۔ (۲) ان لوگوں میں سے کوئی ایک فرد۔ (۳) ان لوگوں کی زبان (Mayan)۔

Tzigane : (n) [Fr. 'tzigane' with tz of G. origin] ہنگری کی جپسی (خانہ بدوش) قوم؛ (عام) جپسی۔

Tzigane : (a) ہنگری کی جپسی، خانہ بدوش قوم کا یا اس سے متعلق؛ جپسی قوم کے طرز یا قسم کا۔

Tzimmes/Tzimes : (n) [Yiddish 'tsimes'.] سبزی اور گوشت سے ملا کر بنایا ہوا میٹھا سالن۔

Tzitzith/Tzitzis : Zizith کا متبادل؛ بٹی ہوئی ڈوری یا دھاگا؛ جو گلے اور بغل کےدرمیان ڈال لیتے ہیں؛ زُنّار۔

# U

U : (n) (۱) انگریزی حروف تہجی کا اکیسواں اور قدیم رومن حروف تہجی کا بیسواں حرف جو پہلے V کی طرح لکھا جاتا تھا ؛ سولہویں صدی عیسوی میں بعض مطابع نے U اور V میں امتیاز پیدا کیا ۔ (۲) حرف U ۔ (۳) بجائے You یعنی " تم " ۔ (٤) حرف U کی شکل کا (خصوصاً بطور صفت) ۔ (٥) سلسلہ وارنمبر ۲۱۔ (٦) Uranium کا مخفف ؛ Upper - class کا مخفف ۔ (۷) مطبع کا حرف U یا اس حرف کی مہر ۔

U and O : Use and occupancy کا مخفف ۔

U-boat : (n) المانیہ؛ جرمن آبدوز؛ یوبوٹ ۔

U-bolt : (n) یو (U) کی شکل کی چٹخنی؛ یو بولٹ؛ دونوں سروں پر مڑی ہوئی پیچ ؛ (میکانیات) پیچ خمیدہ٭ دو سر ۔

U.C. : (n) Upcast shaft کا مخفف ۔

U.D.C. : Universal Decimal Classification کا مخفف ۔

U.D.I. : Unilateral declaration of independence کا مخفف ۔

U.F.O. : Unidentified flying object کا مخفف ۔

U.H. : Upper half کا مخفف ۔

U.H.F. : Ultra high frequency کا مخفف ۔

U.K. : United Kingdom کا مخفف ۔

U.like : (a) یو (U) کی شکل کا؛ یو نما ۔

U.N. : United Nations کا مخفف ۔

Uang : (n) [Atjehnese 'Ueng'.] ایک قسم کا بھونرا ۔

Uayeb : (n) [Mayan.] پانچ دنوں کی وہ مدت جو مایا کیلنڈر میں سال کے ۳٦٥ دن پورے کرنے کے لئے جوڑ دی جاتی ہے ۔

Ubaid/Al' ubaid : (a) [f. 'al' ubaid, locality in southern Iraq.] تین ہزار سال قبل مسیح میسو پوٹامیہ کے کانسوی عہد کی قدیم تہذیب کا یا اس سے متعلق ۔

Uberous : (a) [L. 'uber' + - ous] (۱) (شاذ) (جانور، مادہ) جو خوب دودھ دینے والی یا چھاتی (عورت کی) یا تھن جانور کا دودھ سے بھرا ہوا ۔ (۲) (شاذ) کثیر (مقدار)؛ فراواں ۔

Uberrima fides : (n) [L.] صدق نیت ؛ صدق ارادہ ؛ دیکھو Good faith ؛ با ایمان و اطمینان کامل ۔

Uberty : (n) [L. 'ubertas'.] (۱) فراوانی؛ زرخیزی؛ ثمربخشی، افراط ۔ (۲) کثیر باروری ؛ کثیر شیری (نباتیات)۔

Ubi supra : (adv.) (کسی کتاب وغیرہ میں) مذکورہ بالا مقام پر؛ اسی مقام پر (جس کا ذکر آگے آچکا ہے)۔

Ubication : (n) [med. L. 'ubicatio'.] کسی مخصوص مقام پر قائم ہونا؛ تعین مقام (فلسفہ) اینیت ۔

Ubiety : (n) [mod. L. 'ubietas'.] کسی معین مقام پر موجود ہونا؛ نسبت مکانی؛ تعین مکانی؛ تعین مقام؛ (طبیعیات وغیرہ) مکانیت ۔

Ubiquitarian : (a) اس بات کا معتقد کہ حضرت عیسیٰ ہر جگہ جسماً موجود ہیں؛ (دینیات) معتقد حاضریت؛ حاضریت پسند ۔

Ubiquitarianism : (n) (۱) عقیدہ٭ حاضریت؛ حاضریت پسندی؛ یہ عقیدہ کہ حضرت عیسیٰ جسماً ہر جگہ موجود ہیں ۔ (۲) (سیاسیات) ہر جائیت ۔

Ubiquitary : (n) [mod. L. 'ubiquitarius'.] ہرجائی شخص یا چیز، وہ شخص یا چیز جو ایک ہی وقت میں ہر جگہ موجود ہو ۔

Ubiquitary : (a) (۱) جو ہر جگہ موجود ہو؛ ہر جگہ حاضر رہنے والا ۔ (۲) (مزاحاً) (وہ شخص) جو ہر جگہ موجود رہے؛ ہرجائی ۔ (۳) (بحیثیت طبقہ یا

اس کے اراکین) جو ہر جگہ موجود ہوں یا وسیع دائرے میں پھیلے ہوئے ہوں۔

Ubiquitism : (n) [f. ubiquity.] دیکھو Ubiquitarianism

Ubiquitous : (a) دیکھو Ubiquitary

Ubiquitously : (adv.) حاضریت کی شان سے؛ ہر جگہ موجود رہ کر یا رہتے ہوئے۔

Ubiquitousness : (n) حاضریت؛ ہر جگہ موجود ہونا۔

Ubiquity : (n) [f. L. 'ubique' + -ITY.] (۱) (دینیات) حاضریت ، حاضریت عیسیٰ؛ حضرت عیسیٰ یا ان کے جسم کا ہر جگہ موجود ہونا جیسا کہ معتقد حاضریت عقیدہ رکھتے ہیں۔ (۲) ایک ہی وقت میں ہر جگہ موجود ہونے کی صفت یا صلاحیت؛ (بطور عام استعمال) خدا کی ایک صفت؛ کسی حکمراں کا عدالتوں سے جو رابطہ ہوتا ہے اس کو ظاہر کرنے کے لئے۔ (۳) (سیاسیات) ہرجائیت۔

Ubiquity of the king : (n) (قانون) یہ نظریہ کہ بادشاہ ججوں کی ذات میں عدالت میں موجود ہوتا ہے؛ حاضریتِ بادشاہ۔

Udal : (n) [Orkney and Shetland form of Odal.] (قانون) قبضہء مخالفانہ؛ ملکیت موروثی بر بنائے قبضہ؛ زمین داری کا وہ نظام جو نظام جاگیرداری سے قبل شمالی یورپ، جزائر شیٹ لینڈ اور آرکنی میں اب بھی رائج ہے جس کی رو سے وہ شخص جو ایک مدت تک مسلسل زمین پر قابض رہا ہو وہ اس کا مالک مطلق ہو جاتا ہے۔

Udaller/Udalman : (n) مالک بر بنائے قبضہ۔

Udally : (adv.) ملکیت مسلسل قبضہ کی رو سے۔

Udder : (n) [OE. 'uder'.] (۱) (مادہ جانور کا) تھن؛ کھیری۔ (۲) (حیوانیات) مرغ؛ حوانہ؛ لیوا۔

Uddered : (a) تھن دار؛ تھن والا؛ ( ۔) تھن کا۔

Udderless : (n) بے تھن کا؛ غیر تھن دار۔

Udograph : (n) باران نگار۔

Udometer : (n) مقیاس المطر؛ باران پیما؛ بارش کی مقدار معلوم کرنے کا آلہ۔

Udometric : (a) باران پیما کا؛ باران پیمائی سے متعلق۔

Udometry : (n) باران پیمائی۔

Ufer : (n) [Du. 'juffer'.] سروکا کھمبا یا شہتیر جو ٤ تا ٧ انچ موٹا اور ٢٠ تا ٤٠ فٹ لمبا ہو۔

Ugh : (n & int.) [Imitative.] (۱) اُہ؛ کھانسنے کی آواز۔ (۲) (فجائیہ) (نفرت یا کراہت اور خوف کے موقع پر) اُوہ؛ لاحول ولا قوۃ؛ توبہ توبہ؛ اے غضب۔

Ugli : (n) [f. ugly (a).] موٹے چھلکےوالا گول پیوندی لیموں جس کا رنگ سبز اور زرد ہوتا ہے اور جو غالباً Grapefruit اور Tangerine کی پیوند کاری سے اگایا گیا ہو، ابتداً یہ جمائیکا میں دریافت ہوا اور وہیں اس کی کاشت کی گئی۔

Uglification : (n) بد شکل بنانے کا عمل۔

Uglifier : (n) شکل بگاڑنے والا؛ بد شکل یا بد صورت بنانے والا۔

Uglify : (v) [f. ugly(a)] شکل بگاڑنا؛ بد شکل یا بد صورت بنانا؛ بد صورت یا بد نما کر دینا؛ خوفناک شکل کا بنا دینا۔

Uglily : (adv.) بدصورتی سے؛ بد نما یا معیوب طریقے سے؛ خوفناک طورپر؛ وحشت انگیز طورپر؛ مہیب انداز میں۔

Ugliness : (n) (۱) بدصورتی؛ بدہئیتی؛ بھونڈاپن؛ بدصورت یا مکروہ چیز؛ بد خصالی۔ (۲) مکروہیت؛ بد نمائی؛ بد صورت ہونے کی حالت؛ نفرت انگیز شباہت۔(۳) اخلاقی گھناؤناپن۔

Ugly : (a) [ON. 'uggligr'.] (۱) بدصورت؛ بد شکل؛ بدقطع؛ بدہئیت؛ بھونڈا؛ بھدا؛ کریہہ المنظر؛ مکروہ شکل کا؛ ڈراؤنی شکل والا۔ (۲) مکروہ؛ برا؛ قابلِ نفرت؛ (اخلاقی اعتبار سے) معیوب؛ بد نما؛ ناگوار؛ خطرناک۔ (۳) منحوس؛ ڈراؤنا؛ نامبارک؛ تکلیف دہ؛ خوفناک؛ ناپسند؛ نامطبوع۔ (٤) (موسم، آسمان وغیرہ) طوفانی؛ خوفناک؛ ڈراؤنا؛ مہیب؛ بدمنظر۔ (٥) (وہ شخص) جس سے مقابلہ کرنا یا جس سے معاملہ کرنا دشوار ہو۔ (٦) بد مزاج؛ چڑچڑا؛ بد خو۔

An ugly job : بری بات؛ ناگوار واقعہ؛ بے ڈھب واقعہ۔

Ugly : (n) (۱) بد صورت یا ڈراؤنی شکل والا آدمی یا جانور۔ (۲) زنانہ ہیٹ کا (ایک قسم کا) چھجا۔

Ugly : (v) دیکھو Uglify

Ugly : (adv.) دیکھو Uglily

Ugly customer : (n) بے ڈھب آدمی، خوفناک آدمی؛ وہ شخص جس کا مقابلہ کرنا یا جس سے معاملہ کرنا دشوار ہو؛ پر ہیبت شخص۔

Ugly duckling : (n) وہ شخص جو خاندان میں سب سے بد تر سمجھا جاتا ہو مگر سب سے بہتر ثابت ہو؛ تلمیح: اینڈرسن کی کہانی سے لی گئی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک ہنس کا بچہ بطخ کے بچوں میں مل گیا تھا وہ سب سے بد صورت سمجھا جاتاتھا مگر بڑا ہو کر سب سے شاندار نکلا۔

Ugni blanc : (n) [Fr. f. 'ugni', name of a type of grape+'blanc'.] شابلی جیسی سفید کھانے کے وقت کی شراب جو کیلیفورنیا میں بنتی ہے۔

Ugrian/Ugric : (a) [f. 'Ugry, 'the name given by early Russian writers to an Asiatic race dwelling east of the Ural mountains'.] Ural-Altaic قوم کا یا اس سے متعلق جس میں Finns اور Magyars شامل ہیں : فنی قوم کا۔

Ugrian : (n) (۱) Ugrian قوم کا کوئی فرد یا رکن۔(۲) Ugrian زبان۔

Ugrug : (n) [ESK.] (الاسکا) داڑھی والی سیل (مچھلی)؛ بھوری یا زردی مائل بڑی قطب شمالی سیل جس کی تھوتھنی کے دونوں جانب سخت اور چپٹے بالوں کا گچھا ہوتا ہے۔

Ugsome : (a) [ME. 'ugge'.] (اسکاٹستان) ڈراؤنا؛ بدہئیت : خوفناک : مکروہ؛ کریہہ المنظر؛ قابلِ نفرت : گھناؤنا؛ ناگوار : نفرت انگیز۔

Ugsomely : (adv.) ڈراؤنے انداز میں : مکروہ طور پر؛ ناگوار طور پر، گھناؤنےپن سے۔

Ugsomeness : (n) ڈراؤنا پن؛ بدہئیتی : مکروہیت؛ کراہت انگیزی : ناگواریت۔

Uhlan : (n) [Fr. 'uhlan'.] نیزہ بردار سوار جو یورپ کےبعض ملکوں کی فوج میں ہوتے ہیں (ابتداً پولینڈ کی فوج میں اور بعدہ' جرمن فوج میں)۔

Uigur/Ouigour : (n) [East Turk. 'uighar'.] (۱) مشرقی شاخ کے ترک جو وسطی ایشیا میں آٹھویں سے بارھویں صدی تک ممتاز رہے؛ ایگور۔ (۲) مشرقی ترکوں کی زبان۔

Uigur : (a) مشرقی شاخ کے ترکوں کا یا ان سے متعلق۔

Uigurean/Uigurian/Uiguric : (a) دیکھو Uigur

Uitlander : (n) [S. Afr. Du.] (جنوبی افریقہ) غیر ملکی۔

Ukase/Ukaz : (n) [Russ. 'ukaz'.] (۱) شہنشاہ روس کا فرمان یا حکومت روس کا فرمان۔ (۲) کوئی بھی آمرانہ حکم۔

Ukiyo/Ukiyoe/Ukiyoye : (n) [Jap. f. 'ukiyo+e'.] جاپانی آرٹ اسکول جو نچلے طبقوں کی عام زندگی سے مواد لے کر اسے فطری انداز میں لکڑی کے بلاک پر بنا کر چھاپتے ہیں۔

Ukrainian : (a) (۱) یوکرین کا؛ یوکرینی۔(۲) روس کے ایک مغربی قصبے کا نام یوکرین۔

Ukrainian : (n) (۱) یوکرین کا باشندہ؛ یوکرینی۔ (۲) یوکرینی سلاوی (Slavanic) بولی۔

Ukulele/Ukelele : (n) [Hawaiian.] جزیرہء ہوائی کا چوتارہ؛ چارتاروں کا گٹار؛ چوتارہ؛ اُوکولیلی۔

-ular : (suffix) لاحقہ؛ ULE- سے مشتق صفاتی لاحقہ جو "کا" "کے" "کی" وغیرہ کے معنی دیتا ہے۔

Ulcer : (n) [L. 'ulcus'.] (۱) جسم کے باہر یا اندر کےرخ کا زخم جس میں پیپ ہو؛ (طب) قرحہ (جمع قرح)؛ ناسور؛ زخم؛ زخم معدہ۔ (۲) (مجازاً) ناسور کی طرح زہر پھیلانے والی چیز؛ اخلاقی ناسور؛ فاسد مادہ یا اثر۔

Corroding ulcer : (طب) آکلہ۔

Ulcer disease : (n) ٹراؤٹ مچھلی کے بچوں کو ہونے والی ایک عام مہلک جرثومی بیماری جو ان کی جلد پر اثر انداز ہوتی ہے۔

Ulcerable : (a) قرح پذیر؛ جس میں قرحہ پڑ جانے کی صلاحیت ہو۔

Ulcerate : (v) [L. 'ulcerare'.] (۱) قرحہ پڑنا؛ قرحہ ڈال دینا۔ (۲) قرحہ بن جانا؛ قرحہ بنا دینا۔(۳) (مجازاً)

Ulexine : (n) (کیمیا) Gorse (ایک خاردار جھاڑی کے زرد پھول) کے بیج سے تیار کیا ہوا الکلا ئڈ (القلی) ۔

Ulexite : (n) (معدنیات) سوڈے اور چونے کا بوریٹ ۔

Ulicon : Olakan کا متبادل ۔

Uliginal : (a) (نباتیات) دلدلی؛ دلدل نمو؛ مرطوب مقامات پر اگنے والا ۔

Uliginose : (a) (نباتیات) دلدلی؛ دلدل میں پیدا ہونے والا ۔

Uliginous : (a) (۱) مرطوب؛ پانی جیسا؛ دلدلی ۔ (۲) (مٹی یا مقامات) مرطوب؛ جہاں پانی رہتا ہو ۔

Ullage : (n) [AFr. 'ulliage'.] (۱) کمی؛ چھیج ؛ بھروت؛ کسرہ ؛ وہ مقدار جو پیپے یا اور کسی برتن کے پورا بھر جانے میں باقی ہو؛ پیپا وغیرہ جو پوری طرح بھرا نہ ہو ۔ (۲) شراب کی مقدار کسی برتن میں جو پوری طرح بھرا ہوا نہ ہو ۔ (۳) (عامیانہ) استعمال کئے ہوئے گلاسوں کی بچی ہوئی شراب ۔ (٤) رساؤ (کسی مرطوب مادے کا) ۔ (٥) کندہ کاری کے اوزار سے چھل کر نکلی ہوئی بیکار دھات ۔ (٦) (بحری) بیکار چیزیں یا ناکارہ یا بھدا آدمی ۔ (۷) (کیمیا) تلچھٹ ۔

On ullage : (پیپا وغیرہ) جو پوری طرح بھرا نہ ہو ۔

Wet ullage : شراب کی مقدار کسی ایسے برتن میں جو پوری طرح بھرا ہوا نہ ہو ۔

Ullage : (v) (۱) (پیپےوغیرہ میں) شراب کی مقدار کا اندازہ لگانا (جس سے پیپا بھر جائے) ۔ (۲) تھوڑا نکال لینا، کم کر دینا ۔ (۳) کمی کو پورا کر دینا؛ (پیپے وغیرہ میں) بھرنے کے لئے مطلوبہ مقدار کو پورا کرنا یا اس میں بھر دینا ۔

Ulleged : (a) (بوتل یا پیپا) جو تھوڑا خالی رہ گیا ہو ؛ جو پوری طرح بھرا ہوا نہ ہو؛ جس میں چھیج ہو؛ جس میں موجودہ چیز کی مقدار کم ہو؛ (شراب وغیرہ) کم؛ جو پوری نہ ہو اور اس طرح نقصان ہوا ہو؛ (کوئی بھی) ادنیٰ چیز؛ (کسی چیزکا) بیکار (حصہ)؛ فضلہ؛ بچا کھچا ۔

Ullager : (n) کمی کو ناپنے والا؛ کمی کا اندازہ لگانے والا ۔

Ulmaceae : (n) [mod. L. 'ulmus'.] درختوں اور جھاڑیوں کا ایک خاندان؛ (نباتیات) درداریہ؛ دیوداریہ ۔

اخلاقی ناسوربن جانایا پیدا کردینا ۔ (٤) فاسد مادہ پیدا ہو جانا یا کر دینا ۔

Ulcerated : (a) مقروح؛ جس میں قرحہ پڑگیا ہو؛ جو قرحہ میں مبتلا ہو؛ قرحہ دار ۔

Ulceration : (n) [L. 'ulceratio'.] (۱) تقرّح؛ قرحت؛ قرحہ بننا؛ قرحہ دارھونا یا ہو جانا؛ قرحیت؛ مقروحیت؛ قرحہ دار ہونے کی حالت ۔ (۲) قرحہ یا قرحوں کا مجموعہ ۔

Ulcerative : (a) (۱) قرحہ دار؛ قرحی ۔ (۲) قرحہ بننے والا یا قرحہ ڈالنے والا؛ قرح خیز؛ قرح زا ۔ (۳) قرحہ سے پیدا شدہ ۔ (٤) قرحہ جیسا ۔

Ulcerative colitis : (n) قرحہ دار ورم قولون؛ ایک مرض جس میں نامعلوم یا غیر مخصوص سبب سے بڑی آنت متورم ہوجاتی ہے اور پیٹ میں درد کے ساتھ خون آمیز آنو کے دست آتے ہیں، آنت کی بلغمی جھلی بھی متورم ہو جاتی ہے اور اس میں زخم ہو جاتا ہے ۔

Ulcerative lymphangitis : (n) مویشیوں کی ایک بیماری ۔

Ulcered : (a) دیکھو Ulcerated

Ulcerous : (a) [L. 'ulcerosus'.] (۱) قرحہ جیسا؛ قرحہ کی نوعیت کا ۔ (۲) قرحہ دار؛ مقرح ۔ (۳) قرحوں سے پیدا شدہ ۔

Ulcerously : (adv.) قرحہ دار زخم کی طرح ۔

Ulcerousness : (n) قرحیت؛ قرح دار ہوجانا ۔

Ulcus : (n) [L.] دیکھو Ulcer

-ule : (suffix) لاحقہ جو اسم تصغیر بنانے کے لئے استعمال ہوتا ہے؛ علامت تصغیرمثلاً Capsule' Rodule' Postule وغیرہ ۔

Ulema : (n) [Arab. 'ulama'.] (۱) (جمع) علماء ماہرین دینیات و فقہ اسلامی؛ (خصوصاً) جماعت جو شیخ الاسلامؒ کے ما تحت ہو ۔ (۲) (بطور واحد) عالم؛ مسلم عالم دین یا روحانی پیشوا ۔

-ulent : (suffix) لاحقہ جو صفات کے آخیر میں آتا ہے ۔

Ulex : (n) [mod. L.] خاردار جھاڑیوں کی ایک جنس؛ جنسِ رَتَم ؛ جنس لوبیا ۔

Ulmaceous : (a) (نباتیات) دیوداری؛ بقی ۔

Ulmannite : (n) [f. name of 'J. C. Ullmann'.] نیکل کا سلفینٹنو مائنڈ ۔

Ulmate : (n) (کیمیا) Ulmic acid کا نمک ۔

Ulmic : (a) [Fr. 'ulmique'.] Ulmic acid میں آتا ھے ۔

Ulmic acid : (n) (کیمیا) الن؛ وہ سیاہ گوند کا سا مادہ جو elm وغیرہ کے درختوں اور کسی چیز پر جمنے والی کائی میں پایا جاتا ھے ۔

Ulmin : (n) [f. L. 'ulmus, 'named by Thomson.] دیکھو Ulmic acid

Ulmus : (n) [mod. L. f. 'elm'.] (نباتیات) جنس دیودار؛ جنس بُق ۔

Ulmus levigata : (n) (نباتیات) مَنُّو ۔

Ulmus wallichiana : (n) (نباتیات) کاشن ۔

Ulna : (n) [L.] (۱) (تشریح) زندہ؛ زند اسفل؛ کلائی کی دو ہڈیوں میں سے نیچے کی لمبی ہڈی ۔ (۲) چوپائے کے اگلے پاؤں اور پرند کے بازو کی وہی ہڈی ۔

Carpel end of ulma : (تشریح) کُرسوع ۔

Uland : (adv.) (تشریح) زند رُو؛ زند اسفل کی جانب ۔

Ulnage : (n) Alnage کا متبادل ۔

Ulnager : (n) دیکھو Alnager

Ulnar : (a) زندی؛ زند اسفل کا یا اس سے متعلق ۔

Ulnar : (n) زندی عصب؛ زند اسفل سے متعلق عصب ۔

Ulnar artery : (n) زندی شریان ۔

Ulnar vein : (n) زندی ورید؛ زندی رگ ۔

Ulnare/Ulnar : (n) [mod. L. 'ulnare'.] فانہ نما ہڈی ۔

Ulno - : (comb) جزو ترکیبی بمعنی Ulnar ۔

Ulno-carpal : (a) زندی رُسغی ۔

Ulo-: (comb) [mod. L. 'ula'.] جزو ترکیبی بمعنی مسوڑھے سے متعلق؛ لثوی ۔

Uloborid : (a) [f. mod. L. 'uloboridae'.] Uloboridae کا یا اس سے متعلق ۔

Uloborid : (n) Uloboridae کے خاندان کی مکڑی ۔

Uloboridae : (n) [mod. L. 'uloborus + idae'.] گول جالے بُننے والی مکڑیوں کا خاندان ۔

Uloborus : (n) [mod. L. f. Gr. 'ouloboros'.] گول جالے بُننے والی مکڑیوں کی جنس ۔

Ulorrhagia : (n) (طب) نزف لثہ ۔

-ulose : (suffix) صفتی لاحقہ جو لاطینی لاحقے Ulasus کا مترادف ھے ۔

Ulotrichan : (a) [f. Ulotrichous.] پشم مو ؛ صوف مو ؛ اون جیسے بالوں والا (انسان) ۔

Ulotrichan : (n) [as prec.] پشم مو انسان؛ اس نسل کا انسان جس کے بال اون کی طرح گھونگریالے ھوتے ہیں ۔

Ulortichous/Oulotrichous : (a)[f. mod. L.'Ulotrichi'.] (بشریات) Ulotrichi نسل کا؛ اس نسل انسانی کا جس کے بال گھونگریالے ھوتے ہیں؛ پشم مو؛ صوف مو ۔

-ulous : (suffix) لاحقہ جو لاطینی لاحقے Ulosus – اور Ulus ۔ دونوں کی نمائندگی کرتا ھے ۔

Ulster : (n) (۱) آئرستانی کنگ آف آرمس ۔ (۲) السٹر : لمبا ڈھیلا ڈھالا لبادہ اور کوٹ جس میں پٹی لگی ھو ۔ (۳) آئرستان کے ایک علاقے کا نام ۔

Ulster custom : (n) حقیت کاشتکاری کی وہ شکل جو السٹر واقع آئرستان میں رائج ھے جس کی رو سے ایک رُعیت کو اپنی زمین پر قبضہ رکھنے، اسے فروخت یا علاحدہ کرنے، اس کا معاوضہ پانے کے متعلق بعض حقوق حاصل ہیں ۔

Ulster tenant-right : (n) دیکھو Ulster custom

Ulstered : (n) السٹر پہنے ھوئے؛ السٹر پوش ۔

Ulsterette : (n) چھوٹا یا ہلکا السٹر ۔

Ulstering : (n) السٹر بنانے کا کپڑا؛ وہ کپڑا جس کا السٹر بنایا جائے یا بنتا ہو ۔

Ulsterman : (n) آئرستانی صوبہ السٹر کا رہنے والا ؛ السٹری؛ السٹر کا باشندہ ۔

Ult : Ultimo کا مخفف ۔

Ulterior : (a) [L 'ulterior'.] (۱) پرے کا؛ پرلا؛ جو کسی چیز کے ماورا ہو، ماوریٰ ۔ (۲) زیادہ دور کا؛ بعید؛ بعد کا؛ آئندہ کا؛ آجل ۔ (۳) در پردہ ؛ تہ میں چھپا ہوا ؛ مخفی ۔

Ulteriority : (n) دور کی چیز؛ آئندہ یا بعد کی بات ۔

Ulteriorly : (adv.) (۱) آگے چل کر؛ آئندہ مرحلے پر ۔ (۲) بعد میں؛ آخیر میں؛ آخری مرحلے پر ۔ (۳) در پردہ ۔

Ultima : (a)[L. fem. of 'ultimus'.] (۱) کسی لفظ کا آخری ہجا ۔ (۲) آخری؛ بعید تر ۔

Ultima ratio : (n) آخری دلیل؛ (خصوصاً زور یا تشدد بطور آخری دلیل کے) ۔

Ultima ratio regum : (n) بادشاہوں کی آخری حجت ، فوج کشی ۔

Ultima Thule : (n) (جغرافیہ) خطہء دور ترین؛ خطہء آخری ؛ کوئی دور دراز نا معلوم مقام؛ دنیا کا چھور ۔

Utimacy : (n) [f. ultimate.] قطعیت، ختمیت؛ آخری یا مختتم ہونے کی حالت یا صفت ۔

Ultimate : (a) [Late and med. L. 'ultimatus'.] (۱) مختتم ؛ آخری؛ قطعی؛ فیصلہ کن؛ حتمی ۔ (۲) بنیادی ؛ (حیوانیات) اساسی؛ اصلی؛ حقیقی؛ عنصری ۔ (۳) (ریاضیات) (U. ratio) دو متغیر اعداد کے درمیان آخری تحدیدی تناسب ۔ (٤) بالآخر واقع ہونے والا؛ شدنی؛ منتج ہونے والا ۔ (٥) آخری (ہجا یا تاکید) لفظ کی آخری ہجا پر ہونے والی (تاکید) ۔

Ultimate : (n) (۱) نقطہء آخر؛ انجام؛ نتیجہ؛ اختتام؛ آخری زینہ؛ آخری قدم ۔ (۲) بنیادی اصول ؛ اصل حقیقت ۔

Ultimate : (v) (۱) مکمل کرنا؛ پایہء تکمیل تک پہنچانا؛ انجام کو پہنچانا؛ آخری مرحلے پر لانا؛ ختم کرنا؛ پورا کرنا ۔ (۲) آخری نتیجے پر ہونا؛ ختم ہونا؛ مختتم ہونا ۔

Ultimate : (v) [Back-formation from ultimatum] آخری شرط رکھنا یا پیش کرنا؛ اتمام حجت کرنا ۔

Ultimate analysis : (n) (کیمیا) مختتم تجزیہ؛ آخری تجزیہ ۔

Ultimate cause : (n) علت اولیٰ؛ (فلسفہ) علت العلل ۔

Ultimate elongation : (n) (طبیعیات) انتہائی تطویل ۔

Ultimate lines : (n) امتیازی خطوط ۔

Ultimate resistance : (n) (برقیات) انتہائی مزاحمت ۔

Ultimate truths : (n) (فلسفہ) حقائق اصلی ۔

Ultimate value : (n) (فلسفہ) قدر نہائی ۔

Ultimately : (adv.) آخر کار؛ بالآخر؛ انجام کار؛ آخر الامر؛ آخرش؛ آخر میں ۔ (۲) قطعی طور پر؛ بنیادی طور پر ۔ (۳) فیصلہ کن طور پر ۔

Ultimateness : (n) آخریت؛ قطعیت؛ بنیادیت ۔

Ultimatum/Ultimata : (n) [Subst. use of n. of ultimatus in the med. L.] (۱) اتمام حجت؛ حرف آخر؛ الٹیمیٹم؛ آخری تجویز یا شرائط جنہیں فریق ثانی منظور نہ کرے تو دونوں فریقوں میں قطع تعلق ہو جاتا ہے یا جنگ چھڑ جاتی ہے؛ آخری شرط یا پیشکش ۔ (۲) آخری نتیجہ؛ آخری حد؛ انتہائی حد؛ آخری نشانہ ۔ (۳) بنیادی اصول؛ اصل اصول؛ وہ چیز جو ناقابل تجزیہ ہو؛ اساسی چیز ۔ (٤) بعید ترین نقطہ؛ دور ترین مقام (جہاں پہنچنا ہو) ۔

Ultimatum : (v) آخری شرط رکھنا یا پیش کرنا؛ اتمام حجت کرنا؛ الٹیمیٹم دینا ۔

Ultimo : (adv.) [L.] پچھلے مہینے کا؛ گذشتہ ماہ کا؛ (در) ماہ گزشتہ (مخفف Ult.) ۔

Ultimobranchial bodies : (n) (حیوانیات) مابعد خیشومی غدود ۔

Ultimogeniture : (n) [f. L. ultimess' after primogeniture.] (قانون) حق خردی ؛ وراثت اصغر؛ وراثت فرزند اصغر؛ وہ اصول وراثت جس کی رو سے سب سے چھوٹا لڑکا وارث ہوتا ہے ۔

Ultonian : (a & n) [f. med. L. 'ultonia'.] السٹر کا ؛ السٹری ؛ السٹر کا باشندہ ۔

Ultra : (a) [Independent use of ultra-.] (۱) حامی بادشاہت - (۲) انتہا پسند؛ انتہا پسندانہ خیالات یا نظریات کا حامل - (۳) بے حد؛ بے حساب؛ حد سے گزرا ہوا - (٤) انتہا پسندی میں حد سے بڑھا ہوا - (٥) بہت باریک پیمائشوں کے لئے بنا ہوا (آلہ)؛ بہت خفیف مقدار کی یا بہت چھوٹی چیز کی پیمائش کرنے والا؛ بہت قوی (آلہ)-

Ultra : (n) [as prec.] (۱) حامی بادشاہت (فرانسیسی) - (۲) سیاسیات یا مذہبی امور میں انتہا پسندی سے کام لینے والا؛ انتہا پسند شخص - (۳) فیشن میں انتہا کو پہنچا ہوا؛ انتہائی فیشن پرست شخص -

Ultra : (prep.) [L.] آگے، پرے : بالا؛ ورا؛ حد سے زیادہ -

Ultra- : (prefix) سابقہ بمعنی (۱) بالا؛ ورا؛ حد سے زیادہ - (۲) انتہا پسند؛ انتہائی -

Ultra-centenarian : (a) سوسال سے زیادہ زندہ رہنے والا؛ جو سو سال سے اوپر ہو -

Ultra-classical : (a) حد سے زیادہ کلاسیکی -

Ultra-conservative : (a) (سیاسیات) زیادہ قدامت پسند؛ حد سے زیادہ قدامت پسند -

Ultra-gaseous : (a) (طبیعیات) ورا گیسی؛ اشعاعی مادہ -

Ultra-orthodox : (a) حد سے زیادہ تقلید پسند؛ حد سے زیادہ قدامت پسند؛ حد سے زیادہ راسخ العقیدہ -

Ultra-rapid picture : (n) انتہائی تیز متحرک تصویر -

Ultra-red : (a) انتہائی سرخ؛ زیر سرخ -

Ultra-religious : (a) (دینیات) شدید مذہبی؛ کٹر مذہبی؛ انتہائی مذہبی-

Ultra-sensual : (a) (نفسیات)ورائے حسی، حد درجے کا حسی -

Ultra-short waves : (n) (ریڈیو) قصیر تر امواج -

Ultra-violet : (a) بالائے بنفشی؛ ورائے بنفشی -

Ultra-violet cell : (n) (فوٹو گرافی، برقیات) بالا بنفشی، خانہ -

Ultra-violet microscope : (n) (بصریات) بالا بنفشی خردبین -

Ultra-violet rays : (n) (طبیعیات) بالا بنفشی شعاعیں -

Ultra-violet therapy : (n) (طب) بالا بنفشی علاج : بالا بنفشی شعاعوں کے ذریعہ علاج -

Ultrabasic : (a) انتہائی بنیادی یا اساسی؛ جس میں سلیکا بہت کم ہو اور Ferromagnesian معدنیات بہت زیادہ ہوں -

Ultracentrifuge : (n) (کیمیا) ورا مرکز گریزہ؛ تیز مرکز گریزہ-

Ultracrepidarian : (a) اپنی حد سے تجاوز کرنے والا؛ اپنے حلقۂ اختیار سے باہر جانے والا -

Ultracrepidarian : (n) حد سے تجاوز کرنے والا شخص؛ (خصوصاً) جاہل، ناواقف یا گستاخ نقاد -

Ultracrepidarianism : (n) حد سےتجاوزکرنا(خصوصاً نقاد کا) -

Ultracrepidation : (n) حد سے تجاوز کرنا (خصوصاً نقاد کا) -

Ultrafashionable : (a) حد سے زیادہ فیشن پرست؛ انتہائی فیشن پرست -

Ultrafidian : (a) [f. the L. phr. 'ultra fidem'.] آنکھ بند کرکے مان لینے والا؛ سریع الاعتقاد -

Ultraism : (n) (خیالات یا عقائد میں) تشدد؛ (سیاسیات) انتہا پسندی-

Ultraist : (n) متشدد؛ انتہا پسند: سیاسیات یا مذہب وغیرہ میں انتہا پسندانہ عقائد رکھنے والا -

Ultraistic : (a) انتہا پسندانہ؛ انتہا پسندی کا ؛ متشددانہ -

Ultralimunal : (a) (نفسیات) متسامی؛ زیر شعوری -

Ultramafic : (a) دیکھو Ultrabasic

Ultramarine : (a) وراء البحر؛ ورائے بحری ؛ جو سمندر پار واقع ہو -

Ultramarine : (n) (Lapis Lazuli) نیلا رنگ جو لاجورد معدنی سے بنتا ہے؛ اس طرح کا نیلا رنگ؛ (روشنی) لاجورد نیلا -

Artificial ultramarine : مصنوعی نیلا رنگ جو کاربونیٹ سوڈا، گندھک اور رال سے ملا کر بنایا جاتا ہے -

Ultramarine ashes : (n) درد لاجورد، تلچھٹ جو لاجورد معدنی کو نکالنے کے بعد باقی رہ جاتی ھے اور مصور خاکستری رنگ بنانےمیں استعمال کرتے ہیں ۔

Ultramarine blue : (n) دیکھو Ultramarine

Ultramicrobe : (n) ورا میکروب؛ ورا زندك ۔

Ultramicrone : (n) (طبیعیات) ورا مائیکرون ۔

Ultramicroscope : (n) (بصریات) وراخردبین ؛ ماوراخردبین ۔

Ultramicroscopic : (a) (بصریات) ورا خردبینی؛ خردبین سے بھی نظر نہ آنے والا ۔

Ultramodern : (a) الٹرا موڈرن؛ حد سے زیادہ جدید خیالات و نظریات کا؛ حد سے زیادہ نئی روشنی کا ۔

Ultramontane : (a) [med. L. 'ultramontanus'.] (۱) ورائے الپ؛ کوہ آلپس کے شمال کا : ورائے کوہ ۔ (۲) (جغرافیہ) اطالوی۔

Ultramontane : (n) (۱) معتقد یا حامیِ اقتدار پاپائی ۔ (۲) کوہِ آلپس کے شمال کا رہنے والا ۔

Ultramontanism : (n) [Fr. 'ultramontanisme'.] عقیدہ؛ اقتدار پاپائی؛ (دینیات) عظمت پوپ (عقیدہ) ۔

Ultramontanist : (n) دیکھو Ultramontane

Ultramundane : (a) [L. 'ultramundanus'.] (۱) ماورائے دنیا؛ ماورائے نظام شمسی؛ (علم النجوم)وراءالدنیا ۔ (۲) اُخروی؛ عالم آخرت کا؛ (دینیات) عاقبتی ۔

Ultranationalism : (n) انتہا پسندانہ قوم پرستی ؛ قومی مفاد یا حقوق کی حد سے زیادہ حمایت بخلاف بین الاقوامی مفاد ۔

Ultranationalist : (n) انتہا پسند یا حد سے زیادہ قوم پرست ۔

Ultrasonic : (a) بالاصوتی؛ (آواز کی لہریں یا ارتعاشات) جن کی تیزی یا تعدد حد سماعت سے زیادہ ھو یعنی HZ ۲۰,۰۰۰ ۔ ۱۵,۰۰۰ سے بڑھ کر ھو؛ ماورائے صوت؛ ورائے صوت ۔

Ultrasonic frequency : (n) (صوتیات) بالا صوتی تعدد ۔

Ultrasonically : (adv.) بالاصوتی پر؛ ورائے صوتی انداز میں ۔

Ultrasonics : (n) (۱) بالاصوتی لہریں ۔ (۲) بالا صوتیات؛ بالا صوتی لہروں کے مطالعے اور استعمال سے متعلق علم۔

Ultrasound : (a) بالا صوتی تعدد والی آواز؛ بالا صوتی لہریں (بحیثیت مجموعی) ۔

Ultrastructural : (a) (حیاتیات) اس حیاتی ساخت سے متعلق جسےمعمولی خرد بین سے نہیں دیکھا جاسکتا ۔

Ultrastructure : (n) (حیاتیات) وہ حیاتیاتی ساخت جسے معمولی خردبین سے نہیں دیکھا جا سکتا ۔

Ultratropical : (a) ورا منطقوی۔

Ultravires : (adv.) [L.] خارج از قدرت؛ خارج از اختیار ۔

Ultravirus : (n) ورائے خرد بینی زہر یا زہریلا مادہ جو باریك ترین جراثیمی فلٹر سے بھی گزر جائے ۔

Ultrazodiacal : (a) (علم النجوم) خارج المنطقه البروج ۔

Ultrazodiacal planets : (n) (علم النجوم) سیارات خارج المنطقہ۔

Ultroneous : (a) [L. 'Ultroneus'.] از خود؛ خود بخود؛ بالارادہ ؛ رضاکارانہ؛ (اسکاتستانی قانون) (گواہ) جسے بلایا نہ گیا ھو بلکہ وہ خود ہی گواہی دینے کو تیار ھو یا اس کی پیشکش کرے ۔

Ultroneously : (adv.) اپنےآپ؛ خودبخود؛ رضا کارانہ طورپر ۔

Ulu : (n) [Malay.] وہ مقام جہاں سے کوئی ملیشیائی دریا نکلا ھو، ملیشیائی دریا کا منبع؛ ملیشیائی جزیرہ نما کے قلب میں واقع دیہات یا جنگل ۔

Ulu/Ulo : (n) [Inupik.] اسکیمو (شمالی امریکا کی نسل کی) عورت کا چاقو جو غذائی اشیاء کاٹنے والی چھری یا چھرے سے مشابہ ھوتا ھے ۔

Ulu : (n)[Prob. Fr. Bengali, 'ulla grass'.] ایك ہندوستانی گھاس جو چارے کے کام آتی ھے ۔

Ulua : (n) [Hawiian.] هوائنا (Hawaiina) کی چند مچھلیوں میں سے کوئی مچھلی جو غذائی اور شکاری مچھلیوں میں بہت عمدہ، بیش بہا سمجھی جاتی ھے ۔

Ululant : (a) زور زور سے رونے، چلانے یا بھونکنے والا؛ گریہ کا؛ آہ وزاری کا، آہ وزاری کی طرح ۔

Ululate : (v) [f. L. 'Ululare'.] بلند آواز سے رونا؛ آہ وزاری کرنا؛ گریہ کرنا؛ واویلا مچانا؛ (جانوروں کا مثلاً کتوں ، بھیڑیوں وغیرہ کا) زور زور سے چلانا، بھونکنا یا رونا ۔

Ululation : (n) زور زور سے رونا؛ چلانا یا بھونکنا (کتے کا)؛ واویلا؛ فریاد؛ چیخ و پکار؛ بھیڑیئے یا اُلّو کی آواز؛ (انسان کی) چیخ وپکار؛ آہ وزاری؛ نالہ و شیون۔

Ululatory : (a) دیکھو Ululant

Ulva : (n) [L.] (نباتیات) Ulvaceae جنس کی ایک کائی؛ بحری کا ہو ؛ سلاد؛ ایک قسم کی صوف البحر جو کھانے کے کام آتی ہے ۔

Ulysses : (n) [Gr. 'Olysseus'.] یولیسس؛ شاہ ایتھا کا (Ithaca) اور اوڈی سی کا ہیرو ۔

Ulyssean : (a) [L. 'Ulysses'.] یولیسس کا یا اس سے متعلق؛ یولیسین؛ یولیسس جیسا عیار یا اس کی طرح بہت زیادہ سیاحت کا شائق ۔

Um/'um : (pron.) (بول چال) 'Em' (بجائے Them) کا متبادل ۔

Um : (int.) [Imitative.] دیکھو Hum

Umbel : (n) [L. 'umbella'.] (۱) (نباتیات) چتر ؛ چھتر ؛ پھولوں کا گچھا جس میں ڈنڈیاں ہوتی ہیں جو لمبائی میں تقریباً مساوی ہوتی ہیں اور ایک ہی مرکز سے نکلی ہوتی، چپٹی، دبی یا ابھری ہوئی سطح بناتی ہیں ۔ (۲) چھترنما ترتیب؛ چھترنما حصے ۔

Umbella : (n) [L.] (۱) (نباتیات) چتر؛ چھتر ۔(۲) (حیوانیات) قدرے محدب قرص جو Jelly fish کے ٹٹولنے والے عضو (گیرہ) کو سہارا دیتا ہے ۔

Umbellar : (a) چھتر کا ۔

Umbellate : (a) (۱) (نباتیات) (پھول) جو چھتر سا بناتے ہوں؛ (پودے) ایسے پھول والے (پودے)؛ چھتر دار؛ چھتر نما ۔ (۲) (حیوانیات) چھتردار؛ چھتر بنانے والا؛ چھتر نما عضو ۔

Umbellated : (a) چھتر بنانے والے (پھول)؛ چھتر دار؛ چھترنما؛ (پودے) جن میں ایسے پھول ہوں ۔

Umbellately : (adv.) چھتردار طور پر؛ چھتر نما ہو کر ۔

Umbelled : (a) دیکھو Umbellate

Umbellet : (n) چھتری؛ ننھی سی چھتری؛ چَتَرچہ ۔

Umbellifer : (n) (نباتیات) چھتردار پودا؛ چھتر پودا؛ گزری پودا ۔

Umbelliferae : (n) گزَریہ؛ کاجریہ ؛ چھتردار پودوں کا خاندان ۔

Umbelliferone : (n) (کیمیا) ایک بے رنگ، بے مزہ قلمی مادہ جو مازریون کی چھال اور دیگر مختلف چھتردار پودوں سے تقطیر کے ذریعے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Umbelliferous : (a) (۱) چھتردار؛ چھتر دار پھولوں والا Umbelliferae کے خاندان کا۔(۲) چھتر دار پودوں سے نکالا ہوا ۔

Umbelliform : (n) چھتر نما؛ چھتر سا ۔

Umbellule : (n) [mod. L. 'umbellula'.] (نباتیات) جزوی یا ثانوی چھتر؛ چھتری؛ ننھی سی چھتری؛ چَتَرچہ ۔

Umber : (n) [L. 'umbra'.] (بول چال) سایہ؛ ظِلّ ۔

Umber : (n) [L. 'umbra'.] دیکھو Grayling

Umber : (n) [as prec.] (۱) امبر؛ اُخری مٹی؛ ایک گہرے بادامی رنگ کی مٹی جو قدرتی رنگ کے طور پر کام آتی ہے اور جلانے سے اس کا رنگ سرخ ہو جاتا ہے ۔ (۲) پتنگا ، تتلی ؛ خاکی تتری ؛ امبر ۔(۳) بطور صفت مثلاً Umber - coloured ۔

Burnt Umber : ایک مخصوص رنگ جو سرخ ہوتا ہے اور امبر مٹی کو جلا کر تیار کیا جاتا ہے ۔

Umber : (a) گہرے بادامی رنگ کا؛ سانولا؛ سیاہی مائل؛ امبر کا یا اس سے متعلق؛ کچی یا جلی ہوئی امبر کے رنگ کا ۔

Umber : (v) امبر کا رنگ دینا؛ امبر سے داغ لگانا یا داغ لگنا ؛ گہرے بادامی رنگ میں رنگنا ۔

Umber bird : (n) زاغ افریقی؛ نیز Umberlle؛ گہرے بادامی رنگ کے پروں والا افریقی پرند؛ بگلے کی قسم کا ایک افریقی پرند؛ افریقی بگلا ۔

Umbered : (a) امبر سے رنگا ہوا؛ گہرے بادامی رنگ میں رنگا ہوا ۔

Umbery : (a) امبر کے رنگ کا؛ گہرا بادامی ۔

Umbil root : (n) شمالی امریکی ثعلبیہ جس کے گلابی و سفید پھول نہایت حسین ہوتے ہیں ۔

Umbilectony : (n) (جرّاحی) ناف براری ۔

Umbilic : (n) [L. 'umbilicus'.] (ہندسہ) (کسی منحنی) سطح کا وہ نقطہ جہاں تمام انحنائیں برابر ہوں ۔

Umbilical : (a) (۱) قریب ناف؛ ناف کا؛ ناف کی شکل کا؛ (تشریح) نافی؛ سُرّی ۔ (۲) مرکزی ۔ (۳) دختری؛ خواہری؛ (سماجیات) مادری یا ننہالی (رشتہ، سلسلہ، نسب وغیرہ) ۔ (٤) ناف دار؛ ناف کی تشکیل کرنے والا ۔ (٥) (ہندسہ) ناف خطوط (Umbilicus) کا یا اس کی تشکیل کرنے والا ۔ (٦) جو مرکزی مقام پر ہو؛ مرکزی؛ نافی ۔

Umbilical ancester : (n) ننہالی بزرگ ۔

Umbilical arteries : (n) نافی شریانیں؛ نافی شرائین ۔

Unbilical cord : (n) (۱) بچے کی نال جو آنول سے جڑی ہوتی ہے؛ حبلِ سُری؛ نال؛ ناڑ ۔ (۲) (نباتیات) نافِ تخم؛ بیج کے اکھوے سے جڑی ہوئی ڈنٹھی یا غصنہ۔

Umbilical fistula : (n) ناسور سُری؛ ناسور ناف ۔

Umbilical hernia : (n) فتق سُری ۔

Unbilical point : (n) (ہندسہ) ماسکہ؛ ناف خطوط ۔

Umbilical region : (n) نافہ؛ حلقہء ناف ۔

Umbilical vein : (n) بچے کی نال سے ہو کر گزرنے والی رگ جس کے ذریعے آنول سے صالح خون اور غذا بچے کو ملتی ہے ۔

Umbilically : (adv.) مرکزی طور پر؛ بطور ناف؛ سری طور پر ؛ مادری رشتے سے؛ ننہالی رشتے میں ۔

Umbilicar : (a) (ہندسہ) ماسکی؛ ماسکہ کا یا اس سے متعلق؛ ناف خطوط کا یا اس سے متعلق ۔

Umbilicate : (a) (۱) ناف کی شکل کا؛ ناف نما ۔ (۲) ناف دار؛ جس میں ناف جیسا گڑھا ہو ۔

Umbilicated : (a) دیکھو Umbilicate

Umbilication : (n) (مرضیات) چیچک کے دانے یا کسی اور چھالے کے منہ پر کا گڑھا؛ اس طرح کا گڑھا ہو جانے کی حالت ۔

Umbilici : (n) Umbilicicus کی جمع ۔

Umbilicular : (a) ناف سے متعلق؛ نافی ۔

Umbilicular contemplation : (n) مراقبہء نافی؛ وہ مراقبہ جو ناف پر نظر جما کر ہندوستان کے جوگی کرتے ہیں ۔

Umbilicus/Umbilici : (n) [L.] (۱) ناف ۔ (۲) (حشریات ، حیوانیات) سُرہ : نافہ؛ (گھونگوں وغیرہ) میں ناف کی شکل کا گڑھا ۔ (۳) (نباتیات) ناف تخم (سیم کی قسم کے بیجوں میں ) ؛ ناف ۔ (٤) (ہندسہ) سطح کا وہ نقطہ جس سے تمام خطوط انحرافی گزرتے ہیں؛ ناف خطوط؛ ماسکہ ۔ (٥) (قدیم روما) اس لکڑی کے دونوں سروں کا لٹو جس پر مسوّدہ لپیٹا جاتا تھا ۔ (٦) مرکزی نقطہ؛ مرکزہ ۔

Umbiliferous : (a) (حیوانیات) ناف دار ۔

Umbiliform : (a) ناف شکل؛ ناف نما ۔

Umbles : (n) [Var of Numbles.] (۱) کسی جانور خصوصاً ہرن کے جسم کے اندرونی اعضاء جنہیں کھایا جا سکتا ہو ۔ (۲) توصیفاً (جیسے (Umblepic) ۔

Umbo/Umbones/Umbos : (n) [L.] (۱) ڈھال کا ابھرا ہوا حصہ؛ (خصوصاً) وسط کا ابھرا حصہ؛ ڈھال کا پھول؛ قبہء سپر ۔ (۲) (نباتیات، حیوانیات) گومڑی؛ گانٹھ؛ حیدہ ؛ ( حیوانیات ) مسًا ؛ گَندُمہ ۔ (۳) (مرضیات) جلدی بیماری میں بیچ کا ابھار یا مرکزی دھبا ۔ (٤) (تشریح) کان کی طبلی جھلی کے گڈھے کا گہرا ترین نقطہ ۔

Umbonal : (a) کان کی طبلی جھلی کے سب سے زیادہ گہرے نقطے یا مقام کا، اس کے پاس واقع یا اس کو تشکیل دینے والا؛ گومڑی کا؛ گانٹھ کا ۔

Umbonate : (n) حیدہ دار؛ گومڑدار؛ گومڑی دار؛ گانٹھ دار (خاص کر نباتیات میں) مسّادار (حیوانیات میں)۔

Umbones : (n) [L. Pl. of 'umbo'.] Umbo کی جمع ۔

Umbonic/Umbonial : (a) دیکھو Umbonal

Umbos : (n) دیکھو Umbo

Umbra/Umbrae : (n) [L.] (۱) سایہ؛ بھوت؛ مردہ انسان کی روح؛ بھٹنا ۔ (۲) (قدیم روما) ناخواندہ مہمان جسے کوئی مہمان ساتھ لایا ہو : طفیلی ۔ (۳) ظلّ؛ زمین یا چاند کا سایہ جو گرہن کے وقت پڑتا ہے؛ (علم النجوم) کسوف کامل : سورج گرہن ۔ (٤) سورج کا مرکزی دھبایا داغ ۔ (٥) الجبرا کی ایک علامت جسے تعداد بتانے کے لئے کسی دوسری علامت کے ساتھ ہونا لازمی ہوتا ہے ۔ (٦) (بصریات) ظلّ تام؛ ظلّ محض ۔

Umbra : (n) [L. umber.] (۱) (شاذ) دیکھو Grayling ۔ (۲) Umbrine جنس کی Sciaenoid مچھلی ۔

Umbraculiferous : (a) (حیوانیات) چتردار ۔

Umbraculum : (n) (نباتیات) لاحقہ؛ چتری؛ چترچہ ۔

Umbrae : (n) Umbra کی جمع ۔

Umbrage : (n) [OFr. 'umbrage'.] (۱) سایہ؛ (خصوصاً) درختوں کےسائے؛ پتیاں جن کا سایہ پڑتاہے۔ (۲) ہیولی؛ دھندلی شبیہ ؛ سایہ (کسی کا) (شاذ) ۔ (۳) خفگی : آزردگی : ناگواری : بیزاری؛ (نفسیات) رنجش۔

To give umbrage : آزردہ کرنا؛ ناراض کرنا ۔

To take umbrage : آزردہ ہونا؛ ناراض ہونا؛ برا ماننا ۔

Umbrage : (v) (۱) سایہ ڈالنا؛ سایہ فگن ہونا؛ (مجازاً) سایہ کرنا؛ سائے میں رکھنا؛ حفاظت یا پناہ میں رکھنا؛ سایۂ عافیت میں رکھنا ۔ (۲) خفگی ظاہر کرنا؛ آزردہ خاطر ہونا (شاذ)۔

Umbrageous : (a) (۱) سایہ دار؛ گھنے سائے والا ۔ (۲) گھنی پتیوں کا (سایہ)؛ گھنا (سایہ) ۔ (۳) مشتبہ؛ مشکوک (حالت) شبہ کرنے والا؛ رشک یا رقابت رکھنے والا؛ حاسد؛ بدظن؛ بد گمان؛ آمادۂ تکرار؛ زود رنج؛ آزردہ؛ خفا ۔

Umbrageously : (adv.) سایہ دار طور پر؛ مشکوک انداز میں؛ بد گمانی سے؛ آزردہ ہو کر ۔

Umbrageousness : (n) سایہ داری ؛ اشتباہ ؛ شک ؛ شبہ ؛ آزردگی؛ خفگی۔

Umbral : (a) (۱) (الجبرا) امبرا پر مبنی یا مشتمل ۔ (۲) (علم النجوم) ظلّی؛ تام سورج کے دھبوں کا؛ گرہن کے سایوں کا ۔

Umbrally : (adv.) امبرا پر مبنی یا مشتمل ہوکر؛ ظلّی طور پر ۔

Umbrated : (a) [f. PPle. Stem. Of L. 'Umbrare'.] (نقابت) صرف خاکہ کھینچا ہوا تاکہ ڈھال کی سطح نمایاں ہو ۔

Umbratile : (n) [L. 'umbratilis'.] سائے میں بیٹھ کر وقت گزارنے والا شخص؛ کاہل؛ بےعمل؛ تارک الدنیا؛ عزلت گزیں؛ زاہد؛ سنیاسی؛ اصحاب کہف میں سے کوئی ایک ۔

Umbratile : (a) (۱) گوشہ گیر؛ گوشہ نشیں؛ عزلت گزیں ؛ تارک الدنیا؛ سنیاسی؛ زاہد؛ مرتاض، عالمانہ؛ غیر عامی؛ غیر عملی؛ معقولی ۔ (۲) سائے کا؛ سائے جیسا؛ سایہ نما ۔ (۳) سایہ دار؛ تاریک؛ بے اصل؛ بے حقیقت (اب شاذ ہے) ۔ (٤) سایہ کناں؛ سایہ فگن؛ سایہ دینے والا؛ پناہ دینے والا ۔

Umbration : (n) (بصریات) سایہ؛ تاریکی ۔

Umbratree : (n) جنوبی امریکی درخت جس کے پتے بڑے بڑے ہوتے ہیں اور جس کی جنوبی یورپ میں کاشت کی جاتی ہے ۔

Umbre/Umber : (n) [Fr. 'ombre', or L. 'Umbra'.] گھرے بادامی پروں والی افریقی چڑیا؛ افریقی زاغ؛ بگلے کی قسم کا ایک افریقی پرند؛ افریقی بگلا ۔

Umbrella : (n) [It. 'ombrella, ombrello'.] (۱) چھتری؛ چھاتا؛ چھتر ؛ چتر (جسے مشرق اور افریقہ میں شان وشکوہ کی علامت سمجھا جاتا ہے) ۔ (۲) (مجازاً) ایسی تجویز یا سمجھوتا جس سے مختلف سیاسی خیالات کے لوگ متفق ہو سکیں ۔ (۳) جیلی مچھلی (Jelly fish) وغیرہ کے جسم میں وہ لسلسی ٹکیاں جن کے سکڑنے اور پھیلنے سے وہ تیرتی ہیں ۔ (٤) چھتری کی شکل کے گھونگے (نیز Umbrella shell) ۔ (٥) دھوپ، بارش وغیرہ سے بچانے والی کوئی چیز ۔ (٦) چھتری نما کوئی ساخت؛ (نباتیات) کسی پودے کا وہ حصہ جو چھتری نما ہو؛ (حیوانیات) جیلی مچھلی کی جلا تینی قرص یا گھنٹی نما ساخت ؛ چھتر ؛ چتر ۔ (۷)Umbrella جنس کا معدہ پاقشریہ؛ ایسے قشریے کا وہ عضو جو کھلے ہوئے چھاتے کے

Unblissful : (a) جسے روحانی مسرت نہ حاصل ہو؛ نامسعود؛ نامسرور؛ ناخوش۔

Unblock : (v) (۱) روک ہٹانا۔ (۲) (تاش) (کسی رنگ کے) پتے اس طرح کھیلنا کہ آخری پتا ساتھی کے بڑے پتے سے کٹ جائے جس کے پاس دیگر پتے ایسے ہوں جن سے وہ مزید ہاتھ بنا سکتا ہو۔

Unblocked : (a) جس کی شکل کسی قالب کے ذریعہ نہ بنائی گئی ہو۔

Unblooded : (a) (۱) غیر خون آلود؛ جو خون آلود نہ ہو۔ (۲) غیر اصیل؛ کم نسل (گھوڑا)۔

Unbloodied : (a) دیکھو Unblooded

Unbloodily : (adv.) بغیرخونریزی کے ؛ بے کشت و خون کے؛ غیر خون آلود طور پر؛ غیر خونخوار انداز میں؛ غیر خونخوارانہ۔

Unbloody : (a) (۱) جس میں (زیادہ یا بالکل) خونریزی نہ ہوئی ہو؛ بغیر خونریزی کا؛ غیر خونی؛ بے کشت وخون۔ (۲) بغیر خون گرائے ہوئے؛ بغیر خون بہائے؛ جس میں خون نہ بہایا گیا ہو؛ (دینیات) غیر خونی (نذر یا قربانی)؛ (خصوصاً) متبرک روٹی۔ (۳) غیر خون آلود؛ جو خون میں رنگا نہ ہو۔ (٤) جو خون کا پیاسا نہ ہو؛ غیر خونخوار؛ غیر ظالم۔

Unbloody grave : (n) قبر جو کسی مقتول کی نہ ہو؛ جو قبر خونریزی یا کشت و خون میں مارے گئے شخص کی نہ ہو۔

Unbloody offering/- sacrament : (n) غیر خونی نذریا قربانی؛ (مراد) عشائے ربانی کی متبرک روٹی۔

Unbloody sacrifice : (n) دیکھو Unbloody offering

Unblotted : (a) بے داغ؛ بے عیب؛ بے نقص؛ خالص؛ غیر آلودہ؛ غیر ملوث؛ پاک؛ اچھوتا۔

Unblown : (a) (۱) جو ہوا سے نہ اڑایا گیا ہو؛ جسے ہَوا نے نہ اڑایا ہو۔ (۲) جو بجایا نہ گیا ہو (پھونک کر)۔

Unblown : (a) (پھول) بن کھلا؛ ناشگفتہ؛ منہ بند؛ جو ابھی کھلا نہ ہو؛ جو کلی سے پھول نہ بن سکا ہو۔

Unblunted : (a) نا کند؛ جسے کند نہ کیا گیا ہو ؛ تیز ؛ دھاردار۔

Unblurred : (a) غیر مسخ شدہ؛ جسے دھندلایا نہ گیا ہو؛ جسے بگاڑا نہ گیاہو؛ جسے مٹایا نہ گیا ہو۔

Unblushing : (a) (۱) غیر شرمیلا؛ نہ شرمانے والا۔ (۲) بے شرم؛ ڈھیٹ؛ بے شرمی کا؛ ڈھیٹ پن کا؛ غیر خجل؛ غیر منفعل۔

Unblushingly : (adv.) نہ شرماتے ہوئے؛ بے شرمی سے؛ ڈھیٹ پن سے؛ غیر منفعل انداز میں۔

Unblushingness : (n) غیر شرمیلاپن؛ بے شرمی؛ ڈھیٹ پن۔

Unboastful : (a) غیر شیخی باز؛ غیر لاف زن؛ جو ڈینگیا نہ ہو؛ منکر۔

Unboastfully : (adv.) غیر شیخی باز انداز میں؛ منکسرانہ۔

Unboasting : (a) شیخی نہ بگھارنے والا؛ ڈینگیں نہ ہانکنے والا؛ خود ستائی نہ کرنے والا۔

Unbodied : (a) (۱) بے جسم؛ جو جسم سے علاحدہ ہو چکا ہو۔ (۲) غیرمادی؛ لاجسمی؛ غیر جسمانی؛ جو مادی یا جسمانی شکل میں نہ ہو۔ (۳) بے شکل؛ بے ہئیت؛ جس کی کوئی معینہ صورت یا شکل نہ ہو۔

Unbodily : (a) بے جسم؛ غیر جسمانی؛ غیر مادی؛ روحانی۔

Unbody : (v) بے جسم کرنا؛ جسم سے جدا کردینا؛ ظاہری شکل و صورت سے محروم کر دینا؛ غیر مجسم بنا دینا؛ جسمانیت یا مادیت کو دور کرنا؛ تجرید کرنا۔

Unboiled : (a) بغیر ابلا ہوا؛ بغیر ابالا ہوا؛ غیر جوشاندہ۔

Unbolt : (v) (۱) (دروازے کا) کھلی ہوئی چٹخنی والا ہونا؛ کھلا ہونا۔ (۲) چٹخنی ہٹانا؛ چٹخنی ہٹا کر دروازہ کھولنا۔

Unbolted : (a) (۱) کھلا ہوا؛ چٹخنی ہٹایا ہوا (دروازہ)؛جس کی چٹخنی نہ لگائی گئی ہو؛ وا۔ (۲) جو چٹخنی لگا کر بند کیا ہوا نہ ہو۔

Unbolted : a) [UN- + see BOLT (v)] بے چھنا ہوا؛ جسے (چھلنی وغیرہ میں) چھانا نہ گیا ہو؛ (مجازاً) جس کی چھان بین نہ ہوئی ہو؛ بے چھان بین؛ بے جانچی ہوئی۔

Unbone : (v) (گوشت سے) ہڈی نکالنا؛ ہڈیاں الگ کرنا؛ مچھلی سے کانٹے الگ کرنا۔

**Unboned : (a)** بے استخواں؛ ہڈی نکالا ہوا (گوشت)؛ کانٹا نکالی ہوئی (مچھلی)۔

**Unbonnet : (v)** (۱) ٹوپی اتارنا۔ (۲) ٹوپی اتار کر سلام کرنا؛ (احتراماً) ٹوپی اتارنا۔

**Unbonneted : (a)** بے ٹوپی کا؛ ٹوپی نہ پہنے ہوئے؛ ننگے سر (خصوصاً احترام کے خیال سے)؛ ننگا (سر)؛ جس پر ٹوپی نہ ہو۔

**Unbooked : (a)** (۱) بے رجسٹری؛ غیر رجسٹرڈ؛ غیر مندرج؛ غیر رجسٹری شدہ۔(۲) بغیر بک کیا ہوا؛ جسے پہلے سے بک نہ کرا لیا گیا ہو۔ (۳) کتابی معلومات نہ رکھنے والا؛ جسے کتابی معلومات نہ ہوں۔

**Unbookish : (a)** (۱) غیر کتب بیں؛ جسے کتب بینی کا شوق نہ ہو۔(۲) غیر کتابی۔(۳) جو کتاب کا کیڑا نہ ہو؛ جس کا علم کتابی نہ ہو؛ غیر عالم؛ جاہل۔

**Unboot : (v)** جوتا اتارنا۔

**Unbored : (a)** بے برمایا؛ بغیر برمایا ہوا ؛ جسے برما کر چھید نہ ڈالا گیا ہو؛ جس میں سوراخ نہ کیا گیا ہو ؛ بغیر بورنگ کیا ہوا۔

**Unborn : (a)** (۱) نازائیدہ۔(۲) ہنوز نازائیدہ؛ مستقل؛آئندہ۔

**Unborrowed : (a)** غیر مستعار؛ جوعاریتاً نہ لیا گیا ہو؛ جو قرض یا ادھار کے طور پر نہ لیا گیا ہو۔

**Unbosom : (v)** (۱) اپنے دل کا حال کہنا؛ دل کھول کر بیان کرنا؛ راز نہ رکھنا؛ سب کچھ ظاہر کردینا؛ دل کی کہنا ۔ (۲) بیان کرنا؛ ظاہر کرنا (جذبات، خیالات، راز وغیرہ)؛ رازِ دل کہنا؛ انکشاف کرنا ۔(۳) بیان کرنا ؛ ظاہر ؛ نظر کے سامنے لانا۔

**Unbottomed : (a)** بے پیندے کا؛ بے تھاہ؛ بے ٹھور ٹھکانے؛ غیر معین؛ متغیر؛ تغیر پذیر۔

**Unbottomed : (a)** (۱) جس کی تہ کا پتہ نہ چلے؛ اتھاہ؛ بےتھاہ؛ جس کی تھاہ نہ ملے۔(۲) بے بنیاد۔

**Unbought : (a)** بغیر خریدا ہوا؛ جسے خریدا نہ گیا ہو۔

**Unbound : (a)** (۱) بغیر بندھا؛ کھلا ہوا؛ جسے باندھا نہ گیا ہو۔ (۲) غیر ممنون؛ جو کسی کے زیرِ احسان نہ ہو؛ جو کسی کا مرہون منت نہ ہو؛ غیر پابند؛ غیر مجبور؛ آزاد ۔ (۳) جو کسی مضبوط بندھن یا کور کے ذریعہ محفوظ نہ بنایا گیا ہو؛ بے مغزی؛ بے حاشیہ؛ جس کا کنارہ مضبوط نہ ہو؛ بغیر باندھ کا؛ بے باندھ۔(٤) (کتاب) غیر مجلد۔

**Unbounded : (a)** (۱) غیر محدود؛ جس کی وسعت یا مقدار کو محدود نہ کر دیا گیا ہو ۔ (۲) نا محدود؛ لاانتہا؛ بے پایاں؛ لا منتہائی؛ بے حد؛ تمام حدود سے گذرجانے والا؛ بے ضبط ؛ بے قابو۔

**Unboundedly : (adv.)** غیر محدود طور پر؛ بے حد؛ بے پایاں انداز میں۔

**Unboundedness : (n)** غیر محدودیت؛ لا متناہیت؛ بے پایانی۔

**Unbowed : (a)** (۱) جو نہ جھکا ہو ۔ (۲) غیر مغلوب؛ غیر مفتوح۔

**Unbowel : (v)** (۱) آنتیں نکال ڈالنا ۔(۲) زمین کے اندر کی چیز کھود کر نکالنا؛ پوشیدہ چیز کو ظاہر کرنا۔

**Unbowelled : (a)** آنتیں نکالا ہوا؛ جس کی آنتیں نکا ل دی گئی ہوں؛ آنتوں سے نکالا ہوا؛ جو آنتوں سے نکال دیا گیا ہو۔

**Unbox : (v)** صندوق سے نکالنا۔

**Unbrace : (v)** (۱) تسمے کھول دینا؛ پٹی کھول دینا ۔(۲) تناؤ دور کرنا؛ ڈھیلا کرنا؛ سکون پہنچانا (اعصاب کو)۔

**Unbraced : (a)** کھلا ہوا (بخلاف کسا ہوا)؛ ڈھیلا (کیا ہوا)۔

**Unbraid : (v)** رسی کے بل کھول دینا؛ لڑیں الگ کرنا۔

**Unbraided : (a)** کھلی ہوئی، بغیر بٹی ہوئی (رسی)۔

**Unbranched : (a)** (۱) بے شاخ؛ جس میں شاخیں نہ ہوں۔ (۲) غیر شاخدار ۔ (۳) جس کا سالمہ ایٹموں کا سیدھا سلسلہ رکھتا ہو۔

**Unbranching : (a)** جس میں شاخیں نہ پھوٹیں؛ غیرشاخ آور۔

**Unbranded : (a)** بے مارکہ ؛ بے نشان؛ (وہ چیز) جس پر اس کے مالک کا نام یا نشان نہ موجود ہو۔

**Unbreakable : (a)** ناقابل شکست؛ جو معمولی استعمال سے نہ ٹوٹے۔

Unbreakfasted : (a) (۱) جس نے صبح کا ناشتہ نہ کیا ہو؛ نہار منہ؛ باسی منہ ۔ (۲) جس کو ناشتہ نہ دیا گیا ہو ۔

Unbreaking : (a) نہ ٹوٹنے والا؛ مضبوط؛ چمڑا ۔

Unbreathable : (a) جہاں یا جس میں سانس لینا ممکن نہ ہو؛ ناقابل تنفس؛ ناقابل انفاس ۔

Unbreathed : (a) (۱) جس کی سانس نہ پھولی ہو ۔ (۲) جس پر سانس نہ چھوڑی گئی ہو؛ (مجازاً) جس کو متاثر نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) جس نے سانس نہ لی ہو ۔ (٤) جو کہا یا بولا نہ گیا ہو؛ ناگفتہ؛ جس نے کہا نہ ہو ۔

Unbred (a) (۱) نازائیدہ؛ ناپروردہ ۔ (۲) غیر تربیت یافتہ؛ بے تربیت؛ جس نے (کسی پیشےمیں) تربیت نہ حاصل کی ہو ۔

Unbreech : (v) (۱) توپ کی بریچ کا کھٹکا کھول دینا ۔ (۲) برجس اتارنا ۔

Unbreched : (a) بغیر برجس کے؛ برجس نہ پہنے ہوئے ۔

Unbrewed : (a) ناپختہ؛ جس میں خمیر نہ اٹھایا گیا ہو ؛ غیر خمیرہ ۔

Unbribable : (a) رشوت سے بالا تر؛ غیر رشوت خور ؛ جسے رشوت دے کر آمادۂ کار نہ کیا جا سکے ۔

Unbribed : (a) جس نے رشوت نہ لی ہو ۔

Unbrick : (v) اینٹوں میں نہ چننا؛ اینٹوں سے نکالنا ۔

Unbricked : (a) اینٹوں میں نہ چنا ہوا؛ اینٹوں سے نکالا ہوا ۔

Unbridgeable : (a) جسے پاٹا نہ جا سکے؛ جس پر پل نہ بنایا جا سکے ۔

Unbridged : (a) جسے پل کے ذریعہ پار نہ کیا گیا ہو ؛ بغیر پل کا؛ جس پر پل نہ ہو ۔

Unbridle : (v) (۱) گھوڑے کی لگام اتارنا یا ہٹانا؛ آزاد کرنا ۔ (۲) رکاوٹ دور کردینا؛ کھول دینا (خصوصاً زبان)۔

Unbridled : (a) (۱) آزاد؛ غیر محکوم؛ مطلق العنان؛ جس پر کوئی پابندی یا روک ٹوک نہ ہو؛ سرکش؛ خود سر؛ هٹدی؛ خود رائے؛ بے نکیل؛ بے مہار؛ بے لگام ؛ بے روک ؛ بے ضبط ؛ بے قابو ؛ شدید ۔ (۲) جسے لگام نہ مہیا کی گئی ہو؛ جسے لگام نہ دی گئی ہو؛ بغیر لگام کا ۔

Unbridledly : (adv.) خود سر طور پر ؛ بے روک ٹوک؛ آزادانہ ؛ سرکش انداز میں ؛ بے لگام ہوکر؛ بے ضبط انداز میں؛ شدید طور پر ۔

Unbriefed : (a) غیر ملخص؛ جس کا خلاصہ تیار نہ کیا گیا ہو ۔

Unbroached : (a) بغیر چھیدا ہوا؛ جسے برمایا نہ گیا ہو؛ جس میں سوراخ نہ کیا گیا ہو؛ جس میں چھید کر کے یا جس کا منہ کھول کر کچھ نکالا نہ گیا ہو؛ جسے چھیڑا نہ گیا ہو ۔

Unbroke : (a) (۱) غیر شکستہ؛ سالم؛ سلامت ۔ (۲) غیر مغلوب؛ سرکش ۔ (۳) غیر منقطع ؛ مسلسل ۔ (٤) غیر مغلوب؛ جس پر کوئی سبقت نہ لے جاسکا ہو ۔ (٥) بے پھیرا ہوا (گھوڑا)؛ غیر تربیت یافتہ ۔ (٦) (زمین) بغیر جوتی ہوئی؛ بغیر ادھیڑی ہوئی ۔ (٧) (فوجی دستہ) غیر منتشر؛ مرتب؛ منضبط ۔

Unbroken : (a) دیکھو Unbroke

Unbrokenly : (adv.) مسلسل؛ غیر منقطع طور پر؛ سلامتی سے؛ غیر منتشر طور پر؛ منضبط ہو کر ۔

Unbrokenness : (n) تسلسل؛ مسلسل یا غیر منقطع ہونا؛ سالمیت ۔

Unbrother : (v) بھائی کے رتبے سےمحروم کرنا؛ درجۂ اخوت سے محروم کرنا؛ بھائی نہ سمجھنا؛ محروم اخوت کرنا؛ برادری سے باہر کرنا ۔

Unbrotherly : (a) غیر برادرانہ؛ جو بھائی کے شایان نہ ہو؛ نا مہربانی کا ۔

Unbrought : (a) نہ لایا ہوا؛ غیر آمادہ؛ جسے لایا نہ گیا ہو یا آمادہ نہ کیا جا سکا ہو ۔

Unbruised : (a) بے خراش؛ بے رگڑ؛ ناضرب پذیر (شکار)؛ جو چوٹ کھایا ہوا نہ ہو؛ بے داغ ۔

Unbrushed : (a) ناصاف؛ بغیر جھاڑا ہوا؛ بغیر صاف کیا ہوا؛ بغیر رگڑا ہوا ۔

Unbuckle : (v) (۱) بکسوا کھولنا؛ (تسمے، جوتے وغیرہ کا)؛ کھولنا؛ آزاد کرنا ۔ (۲) (بیلٹ یا لباس وغیرہ کا) بکسوا کھولنا؛ ڈھیلا کرنا یا ہونا ۔

Unbuckled : (a) جس کا بکسوا کھلا ہو؛ کھلا ہوا؛ آزاد؛ ڈھیلا۔

Unbudded : (a) بے غنچہ؛ جو غنچہ دار نہ ہو؛ جس میں کلیاں نہ نکلی ہوں ۔

Unbuild : (v) ڈھانا؛ منہدم کرنا؛ مسمار کرنا ۔

Unbuilt : (a) (۱) غیر تعمیر شدہ؛ جو (ابھی) نہ بنا ہو؛ جس کی تعمیر نہ ہوئی ہو ۔ (۲) بے عمارت (جگہ)؛ جہاں یا جس پر عمارتیں نہ بنی ہوں؛ غیر آباد۔

Unbulky : (a) غیر جسیم؛ جو لحیم شحیم یا بھاری جسامت والا نہ ہو؛ معمولی جسامت والا ۔

Unbundle : (v) گٹھر کھولنا ۔

Unbung : (v) ڈاٹ کھولنا؛ ڈاٹ نکالنا یا ہٹانا ۔

Unburden/Unburthen : (v) (۱) بوجھ اتارنا ۔ (۲) (کسی کے سامنے اعتراف گناہ وغیرہ کے ذریعہ) دل کا بوجھ اتارنا؛ (مجازاً) فاش کرنا؛ ظاہر کرنا؛ اقرار یا اعتراف کرنا ۔

Unburdened : (a) جس پر بوجھ نہ ہو؛ بوجھ سے خالی، ہلکا؛ فکروں سے آزاد ۔

Unburied : (a) غیر مدفون؛ جسے دفن نہ کیا گیا ہو ۔

Unburned : (a) (۱) جو آگ میں جل کر ختم نہ ہو گیا ہو؛ جسے آگ نے جلا نہ ڈالا ہو؛ جو نذر آتش نہ ہو گیا ہو ؛ نا سوختہ ؛ غیر نذر آتش شدہ ۔ (۲) ناپختہ؛ جسے آگ میں پکایا یا تپایا نہ گیا ہو؛ خام؛ کچا؛ بغیر پکا ہوا (چونا، مٹی، اینٹ وغیرہ)۔

Unburnished : (a) بے پالش؛ بے صیقل؛ غیر مجلّٰی ؛ ناصاف؛ جلانا کردہ ۔

Unburnt/Unburned : (a) دیکھو Unburned

Unburst : (a) جو پھٹا نہ ہو؛ جو پھٹ کر اڑا نہ ہو؛ درست؛ سالم۔

Unburthen : (v) دیکھو Unburden

Unbury : (a) (۱) کھود کر نکالنا؛ گڑی ہوئی چیز کھودنا؛ مدفون یا دفینے کو کھود کر نکالنا ۔ (۲) تفتیش سے معلوم کرنا؛ گڑے مردے اکھیڑنا ۔

Unbusied : (a) نا مشغول (شاذ) ۔

Unbusinesslike : (a) خلاف اصول کاروبار؛ بے اصول ۔

Unbusy : (v) نامشغول؛ فارغ؛ خالی؛ غیر معروف؛ غیر مشغول؛ فرصت کا ۔

Unbuttered : (a) بے مکھن کا؛ بغیر مکھن لگا ۔

Unbutton : (v) کوٹ وغیرہ کے بٹن کھولنا؛ کسی کے بٹن کھولنا؛ لباس ڈھیلا کرنا؛ (مجازاً، روز مرہ) آزاد ہونا؛ بے تکلف ہونا ۔

Unbuttoned : (a) (۱) بے بٹن؛ بغیر بٹن کا؛ بٹن کھلا ہوا؛ کھلا ہوا؛ جس کے بٹن کھول دیئے گئے ہوں ۔ (۲) بے روک؛ بے باک؛ آزاد ۔ (۳) کمزور؛ ناپائدار؛ مضبوطی یا پائیداری سے محروم کیا ہوا ۔

Unbuttressed : (a) بے پشتہ؛ بے سہارا؛ بے اڑواڑ؛ بے حمایت ۔

Uncage : (v) پنجرے سے نکالنا؛ آزاد کرنا ۔

Uncaged : (a) پنجرے سے نکالا ہوا؛ آزاد؛ بے قید ۔

Uncalcined : (a) غیرتکلیس شدہ؛ کشتہ نہ شدہ؛ جسے جلا کر راکھ نہ کیا گیا ہو ۔

Uncalculated : (a) بے حساب؛ بے اندازہ؛ بے شمار؛ نامناسب؛ ناموزوں؛ بغیر سوچا بچارا ہوا ۔

Uncalculating : (a) نا مناسب؛ جو انداز و احصاء پر مبنی نہ ہو؛ بے اندازہ؛ بے حساب؛ بے غرضانہ؛ بغیر سوچا بچارا ہوا ۔

Uncalculatingly : (adv.) بغیر سوچے بچارے؛ بے غرضانہ؛ بے اندازہ یا بے حساب طور پر؛ بے غرض ہو کر ۔

Uncalendared : (a) غیر مرتب؛ جسے درج رجسٹر نہ کیا گیا ہو؛ جس کی فہرست نہ بنائی گئی ہو؛ غیر فہرست شدہ؛ غیر مندرجہ ۔

Uncalled : (a) (۱) بے طلب؛ بن بلایا؛ بے دعوت؛ (معاشیات) نا طلبیدہ ۔ (۲) غیر ناجی؛ غیر مقدس ۔

Uncanonized : (a) جو ولی نہ قرار دیا گیا ہو؛ جسے اولیاء کی فہرست سے خارج کر دیا گیا ہو ۔

Uncap : (v) ٹوپی اتارنا ۔

Uncapable : (a) ناقابل؛ ناموزوں؛ نالائق ۔

Uncapacious : (a) تنگ؛ غیر کشادہ؛ غیر فراخ ۔

Uncapped : (a) ننگے سر؛ ٹوپی نہ پہنے ہوئے؛ ٹوپی اتارے ہوئے ۔

Uncapsizable : (a) جو الٹ نہ سکے؛ جسے الٹا یا پلٹا نہ جا سکے (جہاز ، کشتی وغیرہ) ۔

Uncaptived : (a) جسے قید میں نہ لیا گیا ہو؛ غیر مقید؛ جسے قید سے رہا کر دیا گیا ہو (متروک) ۔

Uncardinal : (v) کارڈینل کے عہدے سے بر طرف کرنا ۔

Uncared-for : (a) بے پروائی یا بے توجہی کا شکار؛ جو کسمپرسی میں ہو ۔

Uncareful : (a) (۱) لاپروا؛ بے پروا؛ بے خبر؛ بے ہوش ۔ (۲) بے فکر؛ بے تردد ۔ (۳) مطمئن؛ پر سکون ۔

Uncarefully : (adv.) بے خبری سے؛ بے پروائی سے؛ بے فکری سے؛ پر سکون انداز میں ۔

Uncaring : (a) بے پروا؛ بے فکر؛ کسی بات کی پروا یا فکر نہ کرنے والا؛ بے فکرا ۔

Uncarpeted : (a) بے فرش؛ بے قالین ۔

Uncarried : (a) بغیر ڈھویا ہوا؛ جسے ڈھویا یا لے جایا نہ گیا ہو؛ نہ پہنچایا ہوا ۔

Uncart : (v) گاڑی میں سے اتارنا ۔

Uncarved : (a) جس پر کھود کر نقش ونگار نہ بنائے گئے ہوں ؛ غیر منبت شدہ؛ بغیر کاٹا ہوا؛ غیر کندہ ۔

Uncase : (v) (۱) (کسی کو) ننگا کرنا؛ بے لباس کرنا؛ کپڑے اتار لینا؛ (متروک)؛ (اپنا) لباس اتارنا؛ کپڑے اتارنا (متروک) ۔ (۲) ننگا کرنا؛ کھولنا؛ روشنی میں لانا؛ ظاہر کرنا؛ بے نقاب کرنا (متروک) ۔ (۳) صندوق، خانے، کیس وغیرہ سے نکالنا یا باہر لانا؛ (تلوار کو) نیام سے باہر لانا؛ بے نیام کرنا ۔

Uncalled capital : (a) (معاشیات) نا طلبیدہ سرمایہ ۔

Uncalled for : (a) (۱) بے موقع؛ بے تکا ۔ (۲) گستاخانہ؛ جو دخل درمعقولات سمجھا جائے؛ غیرضروری ۔

Uncallow : (v) سطح زمین کی اوپری پرت کو ہٹادینا؛ سطح زمین کی اوپری پرت کا صاف ہونا ۔

Uncallow : (n) سطح زمین کی اوپری پرت جو دوسری پرت کے اوپر ہوتی ہے ۔

Uncalm : (v) بے سکون کرنا؛ بے چین کرنا؛ غیر مطمئن کرنا؛ غیر ساکن کرنا ۔

Uncambered : (a) غیر محدب؛ غیر خمیدہ ۔

Uncancelled : (a) غیر مسترد؛ غیر منسوخ ۔

Uncandid : (a) غیر صادق؛ غیر مخلص؛ غیر صادقانہ؛ غیر مخلصانہ ۔

Uncandidly : (adv.) غیر مخلصانہ طور پر ۔

Uncandidness : (n) غیر مخلص ہونا ۔

Uncandour : (n) بد باطنی؛ ناراستی ۔

Uncannily : (adv.) بھیانک طور پر؛ڈراؤنے انداز میں؛ ناقابلِ اعتبار طور پر؛ خطرناک انداز میں ۔

Uncanniness : (n) پر اسرار یا غیر طبعی ہونا؛ بھیانک پن؛ سراسیمہ کن ہونا؛ خطرناک؛ حیرتناکی ۔

Uncanny : (a) (۱) ناقابل اعتبار ؛ پُر اسرار؛ (نفسیات) بھیانک ؛ ڈراؤنا؛ غیر طبعی؛ غیر قدرتی؛ سراسیمہ کن؛ حیرتناک ۔ (۲) خطرناک؛ غیر محفوظ ۔

Uncanonical : (a) (۱) کلیسائی قوانین کے منافی؛ پا دریوں کے طریقے یا اصول کے خلاف ۔ (۲) غیر شرعی؛ خلاف شرع؛ خلافِ قانون؛ خلافِ انجیل؛ غیر مستند ۔

Uncanonically : (adv.) کلیسائی قوانین کے خلاف ہوکر؛ غیر شرعی طور پر؛ غیر مستند طور پر ۔

Uncanonicalness : (n) غیر شرعی یا غیر مستند ہونا ۔

Uncanonize : (v) اولیاء کی فہرست سے خارج کرنا؛ ولی نہ سمجھنا؛ مذہبی تسلیم نہ کرنا؛ شرعاً ناجائز قرار دینا ۔

**Uncashed** : (a) بغیر بھنایا ہوا (چیک وغیرہ) ۔

**Uncast** : (a) بغیر ڈھالا ہوا ۔

**Uncastigated** : (a) (۱) بے سرزنش؛ بے سزا؛ بے تنبیہ؛ بے تادیب؛ جس کی سرزنش یا گوشمالی نہ ہوئی ہو ۔ (۲) (کتاب وغیرہ) غیر ترمیم شدہ؛ غیر اصلاح شدہ؛ بے اصلاح ۔

**Uncastle** : (v) قلعے سے باہر کرنا یا نکالنا ۔

**Uncastrated** : (a) (۱) غیر آختہ؛ بغیر بدھیا کیا ہوا ۔ (۲) (کتاب وغیرہ )جسےقابل اعتراض عبارتوں یا لفظوں سے پاک نہ کیا گیا ہو؛ غیر مسخ شدہ (عبارت یا کتاب) ۔

**Uncatalogued/Uncataloged** : (a) (۱) جن کی فہرست نہ مرتب ہوئی ہو؛ بلافہرست ۔ (۲) غیرمندرج فہرست ۔

**Uncatchable** : (a) ناقابلِ گرفت؛ جو پکڑا نہ جا سکے یا پکڑے جانے کے لائق نہ ہو ۔

**Uncate** : (a) [f. L. 'uncus'.] (نباتیات) بك دار؛ آنکڑے دار؛ قلابی ۔ (۲) دیکھو Uncinate ۔

**Uncatechized** : (a) جسے باضابطہ طور پر مذہبی ہدایات نہ دی گئی ہوں یا جسے مذہب میں باضابطہ طور پر آزمایا نہ گیا ہو ۔

**Uncatholic** : (a) غیر کیتھولك؛ غیر عالمی؛ جو عالمگیر نہ ہو؛ (نیز خاص کر) جو رومن کیتھولك نہ ہو ۔

**Uncatholic** : (n) وہ شخص جو کیتھولك نہیں ہے ؛ غیر کیتھولك شخص ۔

**Uncaught** : (a) ناگرفتار؛ آزاد؛ ناگرفتہ؛ جسے پکڑا نہ گیا ہو ؛غیر مبذول (توجہ وغیرہ) ۔

**Uncaulked** : (a) (جہاز یا کشتی) جس کی درز دوزی نہ ہوئی ہو ۔

**Uncaused** : (a) (۱) غیرمعلول؛ (فلسفہ) بےعلت؛ جو کسی علت کا نتیجہ نہیں بلکہ از خود ہو ۔ (۲) قدیم ؛ جو حادث نہ ہو؛ جس کی کوئی علت نہ ہو؛ از خود موجود ۔

**Uncauterized** : (a) بن داغا؛ بن جلایا؛ جو کاسٹك یا گرم لوہے وغیرہ سے داغایا جلایا نہ گیا ہو ۔

**Unceasing** : (a) رکنے یا ختم نہ ہونے والا؛ موقوف نہ ہونے والا؛ مسلسل؛ غیر منقطع ؛ غیرمختتم؛ لگاتار؛ پیہم ؛ پے بہ پے؛ متواتر؛ دائمی ۔

**Unceasingly** : (adv.) مسلسل طور پر؛ دائمی طور پر ۔

**Unceasingness** : (n) تسلسل؛ تواتر؛ دوام ۔

**Unceiled** : (a) بے چاندنی کی (چھت)؛ جس میں (لکڑی یا کپڑے کی) چھت گیری نہ لگی ہو ۔

**Uncelebrated** : (a) (۱) جسے باضابطہ یا رسمی طور پر اعزاز نہ بخشا گیا ہو؛ جس کا جشن نہ منایا گیا ہو؛ جس کی محفل نہ رچائی گئی ہو؛ بغیر منایا ہوا؛ بغیر رچایا ہوا ۔ (۲) غیر مشہور؛ غیر معروف؛ گمنام ۔

**Uncelestial** : (a) زمینی؛ ارضی؛ دنیاوی؛ غیر آسمانی؛ غیر سماوی ۔

**Uncemented** : (a) بغیر جوڑا ہوا؛ جسے سیمنٹ یا کسی اور چیز کے ذریعہ جوڑا نہ گیا ہو ۔

**Uncensored** : (a) (۱) غیر سنسر شدہ ۔ (۲) غیر ممنوع ؛ جس کے اظہار کی ممانعت نہ ہو ۔

**Uncensorious** : (a) غیر عیب جو؛ غیر خردہ گیر؛ غیر حرف گیر ۔

**Uncensurable** : (a) نا قابل ملامت ؛ جو ملامت کے لائق نہ ہو؛ ناقابلِ الزام ۔

**Uncensured** : (a) غیر ملزم؛ غیر متہم؛ جس کو کسی الزام یا تنقید کا ہدف نہ بنایا گیا ہو ۔

**Uncentre** : (v) بے مرکز کرنا؛ مرکز سے ہٹانا ۔

**Uncentred** : (a) بے مرکز؛ مرکز سے ہٹایا ہوا ۔

**Unceremonious** : (a) (۱) غیر رسمی؛ بے تکلفانہ ۔ (۲) اکھڑپن کا؛ انگھڑ؛ اکھڑ، ناتراشیدہ ۔

**Unceremoniously** : (adv.) غیر رسمی طور پر؛ اکھڑپن؛ بے تکلفی ۔

**Uncertain** : (a) (۱) جسے یقین نہ ہو؛ مذبذب ۔ (۲) ناقابل اعتبار؛ غیر یقینی ؛ مشتبہ ؛ غیر متیقن ۔ (۲) متلون؛ بدلنے والا ۔ (٤) مبہم؛ مشکوك معنی والا؛ غیر واضح؛ غیر مخصوص ۔ (٥) غیر مستقل؛ متغیر؛ تولہ ماشہ ۔

Uncertainly : (adv.) تذبذب کے ساتھ؛ غیر یقینی طور پر؛ ناقابلِ اعتبار طور پر؛ مشتبہ انداز میں؛ مبہم یا مشکوک طور پر؛ غیر واضح طور پر۔

Uncertainty : (n) (۱) (فلسفہ) عدم یقین؛ شبہ؛ تذبذب؛ لا تیقن ۔ (۲) غیریقینی ہونا؛ ناقابل اعتبار ہونا؛ بے اعتباری ۔ (۳) (نفسیات) تلوّن؛ ہر وقت نئے رنگ بدلنا ۔(٤) امر غیر مسلّم ۔

Bad or void for uncertainty : (قانون) غیر یقینی یا مشکوک ہونے کی وجہ سے باطل یا کالعدم (قرار دیا گیا)۔

Uncertainty principle : (n) (فلسفہ) اصول لا تیقن ۔

Uncertificated : (a) غیر مستند؛ بے سند؛ بے استناد ۔

Uncertified : (a) غیر مستند؛ بے ضابطہ؛ سادہ؛ غیر مصدقہ ۔

Unchain : (v) (۱) زنجیر کھول دینا ۔ (۲) (زنجیر کھول کر) آزاد کردینا ۔

Unchained : (a) بے زنجیر؛ بے قید؛ آزاد ۔

Unchallenged : (a) (۱) غیر متنازعہ ؛ مسلمہ جس میں شبہے یا بحث کی گنجائش نہ ہو ۔(۲) جو مقابلے کے لئے طلب نہ کیا گیا ہو؛ بے چیلنج ۔

Unchancy : (a) (۱) بےموقع؛ بےوقت ۔ (۲) منحوس؛نامبارک ۔ (۳) مہیب؛ ڈراؤنا؛ خوفناک؛ جس میں دخل دینا، جس کا مقابلہ کرنا یا جس کو مغلوب کرنا خطرے سے خالی نہ ہو ۔

Unchangeable : (a) ناقابلِ تغیر؛ ناقابلِ تبدیل؛ غیر متبدل؛ غیر متغیر؛ غیرتغیرپذیر؛ تغیر ناپذیر؛ ثابت ۔

Unchangeably : (adv.) غیر متبدلی طریقے پر؛ ناقابلِ تبدیل طور پر ۔

Unchangeableness : (n) غیر متبدل ہونا؛ غیر تغیر پذیری؛ تغیر نا پذیری ۔

Unchanged : (a) غیر متبدل؛ غیر متغیر؛ جس میں تغیر و تبدل واقع نہ ہوا ہو ۔

Unchanging : (a) نہ بدلنے والا؛ مستقل؛ غیر متبدل؛ غیر متغیر؛ غیر تغیر پذیر؛ ثابت ۔

Unchangingly : (adv.) نہ بدلنے والے انداز میں ؛ مستقل طور پر ؛ ثبات کے ساتھ ؛ غیرتغیر پذیر طورپر ۔

Unchangingness : (n) استقلال؛ عدم تغیر؛ نہ بدلنے کی حالت؛ ثبات؛ قیام؛ غیر تغیر پذیری ۔

Unchannelled : (a) (۱) بے نالی؛ بے آبرو ۔(۲) بے راہ؛ جسے راستہ نہ دیا گیا ہو؛ مسدود؛ بے سبیل ۔

Unchaperoned : (a) بے اتالیق (دوشیزہ) ۔

Uncharactered : (a) (۱) (موسیقی) (آواز) جو کسی حرف یا علامت کے ذریعہ نہ ظاہر کی گئی ہو؛ بے حرف یا بے علامت (آواز) ۔ (۲) جس کا اخلاقی کردار پست ہو ؛ جو اخلاقی کردار سے عاری ہو ۔

Uncharacteristic : (a) غیر امتیازی ؛ غیر طبعی ؛ غیر مخصوص؛ غیر نمایاں ؛ غیر خصوصی؛ غیر خصوصیاتی۔

Uncharacteristically : (adv.) غیر امتیازی طور پر؛ غیر مخصوص انداز میں ؛ غیر خصوصیاتی طور پر ۔

Uncharged : (a) (۱) بغیرلدا ہوا؛ خالی ؛ جس پر کوئی بوجھ نہ لدا ہوا ہو ؛ بے بار ۔(۲) غیر ملزم؛ نا ملزم؛ جس پرباضابطہ الزام نہ عائد ہوا ہو؛ جسے باضابطہ طور پر ملزم نہ قرار دیا گیا ہو ۔ (۳) جس پر حملہ نہ کیا گیا ہو؛ جس پر دھاوانہ بولا گیا ہو ۔(٤) (نقابت) بے مارکہ بے تمغہ ؛ جسے مارکہ یا تمغہ نہ ملا ہو ۔ (٥) جس میں گولہ بارود نہ بھرا گیا ہو؛ خالی؛ (برقیات) غیر برقیدہ؛ جسے برقایا نہ گیا ہو؛ بے بار؛ ان برقایا ۔(٦) مفت؛ بے خرچ؛ بے لاگت؛ جس کی قیمت نہ لگی ہو؛ بے دام؛ بے صرفہ ۔

Uncharged body : (n) (برقیات) بے بار جسم ۔

Unchariot : (v) رتھ سے اتارنا ۔

Uncharitable : (a) عیب جو؛ سخت گیر؛ تنگ دل؛ تنگ دلی کا؛ سخت گیرانہ؛ غیر مخیر؛ غیر فیاض؛ بے فیض؛ سوء ظن کا مادہ رکھنے والا؛ بد باطن؛ بد نفس۔

Uncharitableness : (n) عیب جوئی؛ سخت گیری؛ تنگ دلی؛ سوء ظن کا مادہ؛ بد باطنی؛ بے فیض ہونا ۔

**Uncharitably : (adv.)** عیب جوئی کے ساتھ؛ سخت گیرانہ؛ تنگ دلی سے؛ سوء ظن کے ساتھ؛ بد باطنی سے؛ غیر فیاضانہ۔

**Uncharity : (n)** ناہمدردی؛ نامہربانی؛ سخت گیری؛ سخت دلی؛ بد نیتی؛ بد باطنی؛ نافیاضی؛ بے فیضی؛ بد گمانی۔

**Uncharm : (v)** (۱) دلربائی یا دلکشی چھین لینا؛ دلکشی سے محروم کر دینا۔ (۲) جادو کے اثر کو دور کرنا۔ (۳) سحر زدگی سے نجات دلانا؛ جادو منتر کے اثر سے آزاد کرنا۔

**Uncharmed : (a)** (۱) جادو کےاثر سے آزاد کیا ہوا۔ (۲) دلکشی سے محروم کیا ہوا؛ غیر دلکش؛ غیر دلفریب۔

**Uncharnel : (v)** مردہ خانے سے نکالنا؛ قبر سے نکالنا۔

**Uncharred : (a)** بغیر جلایا ہوا؛ جسے جلا کر کوئلہ یا سیاہ نہ کر دیا گیا ہو؛ بغیر جلا ہوا؛ بغیر جھلسا ہوا۔

**Uncharted : (a)** بے نشان؛ لا معلوم؛ جس کی نشاندہی کسی نقشے یا چارٹ پر نہ کی گئی ہو؛ غیر قلمبند۔

**Unchartered : (a)** (۱) بے چارٹر؛ بے سند شاہی؛ بے ضابطہ؛ بے قاعدہ؛ ناجائز۔ (۲) بے لائسنس؛ بے اجازت؛ ناجائز۔

**Unchary : (a)** غیر محتاط؛ غیر ہوشیار؛ بے خبر؛ غیر آگاہ؛ ناخبردار۔

**Unchaste : (a)** (۱) غیر شستہ؛ غیر شائستہ۔ (۲) بدکار؛ بدچلن؛ ناپاک۔

**Unchastely : (adv.)** غیر شستہ یا غیر شائستہ طور پر؛ بد چلنی سے؛ بدکارانہ۔

**Unchastened : (a)** (۱) بے تزکیۂ نفس۔ (۲) غیر معتدل؛ بے روک؛ بے ضبط۔

**Unchasteness : (n)** بدکاری؛ بد چلنی؛ بے عصمتی؛ ناپاکی۔

**Unchastised : (a)** جس کی تادیب نہ ہوئی ہو؛ جس کی سرزنش نہ ہوئی ہو؛ غیر سزا یافتہ؛ غیر تنبیہہ یافتہ؛ جس کی گوشمالی نہ ہوئی ہو۔

**Unchastity : (n)** بے عصمتی؛ ناپارسائی؛ بد چلنی؛ بد کاری؛ غیر پاکیزگی؛ ناپاکی۔

**Uncheated : (a)** فریب ناخوردہ؛ جسے دھوکا نہ دیا گیا ہو؛ جس نے دھوکا نہ کھایا ہو۔

**Uncheck : (v)** (۱) روک نہ لگانا؛ مزاحمت نہ کرنا؛ تعرض نہ کرنا؛ (شطرنج میں) کشت نہ دینا۔ (۲) جانچ پڑتال عائد نہ کرنا؛ تفتیش نہ کرنا۔

**Unchecked : (a)** (۱) بے روک؛ جسے روکا نہ گیا ہو۔ (۲) بغیر جانچاہوا؛ جسے جانچا نہ گیا ہو۔

**Uncheered : (a)** جس کی دلداری نہ ہوئی ہو؛ جسے خوش نہ کیا گیا ہو؛ جس کی ہمت نہ بڑھائی گئی ہو؛ غیر تحسین یافتہ؛ جسے شاباشی نہ ملی ہو۔

**Uncheerful : (a)** غیر قانع؛ ناخوش؛ ناشاد؛ غیر فرحت بخش؛ غیرمسرت بخش؛ سونا؛ بے رونق؛ افسردہ کن؛ ناخوشگوار؛ غیر روح پرور؛ نارضامند؛ ناراض؛ غیر شادماں؛ افسردہ؛ غمگین؛ اداس؛ دلگیر؛ ملول۔

**Uncheerfully : (adv.)** ناخوشی کے ساتھ؛ ناشاد ہوکر؛ غیر شادماں طور پر؛ نا خوشگوار انداز میں؛ غیر مسرت بخش طور پر؛ سونے پن سے؛ بے رونقی سے؛ افسردگی کے ساتھ۔

**Uncheerfulness : (n)** ناخوشی؛ ناراضگی؛ ناشادمانی؛ ناخوشگواری؛ غیرمسرت بخش ہونا؛ سوناپن؛ بے رونقی؛ غمگینی؛ اداسی؛ افسردگی؛ افسردہ خاطری۔

**Uncheery : (a)** ناخوش؛ غیر شادماں؛ نامسرور؛ غیر بشّاش؛ غیرخنداں؛ ملول؛ محزون؛ دلگیر؛ افسردہ؛ ناشاد؛ غمگین؛ اداس۔

**Unchequered : (a)** غیر شطرنجی؛ غیر بوقلموں؛ جو رنگا رنگ یا چار خانہ نہ ہو۔

**Uncherished : (a)** جسے نوازا نہ گیا ہو؛ جسے سایۂ عاطفت میں نہ رکھا گیا ہو؛ جس کی پرورش و پرداخت نہ ہوئی ہو؛ جو کسی کی آنکھوں کا تارا نہ رہا ہو۔

**Unchewed : (a)** (۱) بغیر چبایا ہوا؛ جسے چبایا نہ گیا ہو؛ بغیر جگالی کیا ہوا۔ (۲) جس پر غور نہ کیا گیا ہو؛ بغیر سوچا سمجھا ہوا۔

**Unchid : (a)** جس کی تادیب و تنبیہہ یا زجرو توبیخ نہ ہوئی ہو؛ بے تنبیہہ؛ بے تادیب؛ بے ادب۔

**Unchidden : (a)** دیکھو Unchid

Unchild : (v) (۱) اولاد سے محروم کرنا؛ بے اولاد کر دینا ۔ (۲) بچکانہ حیثیت یا بچکانہ صفات سے محروم کردینا ۔

Unchilded : (a) (۱) اولاد سے محروم کیا ہوا؛ جسے بے اولاد کر دیا گیا ہو ۔ (۲) بچکانہ حیثیت یا صفات سے محروم کیا ہوا ۔

Unchildlike : (a) غیر بچکانہ؛ غیر طفلانہ؛ غیر معصوم ۔

Unchilled : (a) غیر خنک؛ غیر آزردہ ۔

Unchipped : (a) (۱) (لکڑی) بغیر چھیلی ہوئی؛ جس کی چھپٹی نہ اتاری گئی ہو؛ (پتھر) بغیر توڑا ہوا ۔ (۲) (کشتی) جسے ازنگے پر نہ لگایا گیا ہو ۔

Unchiselled : (a) جو چھینی سے تراشا نہ گیا ہو ۔

Unchivalrous : (a) خلاف شجاعت؛ خلاف مردانگی؛ بانکپن یا ناٹک پن کے اصول کے خلاف؛ غیر شجاعانہ ۔

Unchivalrously : (adv.) خلاف شجاعت انداز میں؛ غیر شجاعانہ ۔

Unchoke : (v) گلا نہ گھونٹنا؛ (گلے میں پھنسی ہوئی چیز کا) نکل جانا؛ پھندا کھولنا (گلے کا)؛ دم نہ گھونٹنا یا نہ گھٹنا ۔

Unchoked : (a) جس کا گلا نہ گھونٹا گیا ہو ۔

Unchosen : (a) غیر منتخب؛ نہیں چنا ہوا؛ جو چنا نہ گیا ہو ۔

Unchristen : (v) (عیسائی کو) غیر عیسائی بنانا؛ عیسائیت کوختم کرنا؛ بپتسمائی نام سے محروم کردینا؛ بپتمسا واپس لے لینا ۔

Unchristened : (a) (۱) غیر عیسائی؛ جو عیسائی نہ بنا ہو؛ جس نے بپتسما نہ لیا ہو؛ بے اصطباغی؛ غیر اہل کتاب ؛ (بچہ) جسے عیسائی نہ بنایا گیا ہو ۔ (۲) جس کا نام نہ رکھا گیا ہو؛ بے نام؛ جس کا کوئی نام نہ ہو ۔

Unchristian : (a) (۱) غیر عیسائی؛ عیسائی عقیدہ نہ رکھنے والا؛ عیسائی اصول و احساسات سے عاری؛ عیسائیوں کےطرز یا طریقے کے خلاف ۔(۲) غیر نصرانی؛ جو نصرانیوں میں سے نہ ہو؛ غیر عیسائی ۔ (۳) جو کسی عیسائی کے شایان نہ ہو؛ عیسائی اصولوں سے منحرف ۔ (٤) (روز مره) تہذیب و شائستگی کے منافی؛ کسی مہذب شخص کو صدمہ پہنچانے والا؛ غیر مہذب؛ وحشیانہ؛ غیر شائستہ؛ تند؛ شدید؛ تندو تیز ۔

Unchristianity : (n) (۱) غیر عیسائیت؛ عیسائی نہ ہونا یا نہ رہنا۔ (۲) وحشت؛ غیر شائستگی؛ تندی؛ تیزی۔

Unchristianize : (v) ترک عیسائیت کرانا؛ (عیسائی کو) غیر عیسائی بنانا ۔

Unchristianlike : (a) غیرعیسائی جیسا؛ غیر نصرانی جیسا ۔

Unchristianly : (adv.) (۱) غیرعیسائی ہو کر؛ غیرعیسائیانہ؛ غیرعیسائی طریقے سے ۔ (۲) ناشائستہ انداز میں ؛ تندی سے؛ شدت کے ساتھ۔

Unchristianness : (n) غیرعیسائیت؛نیز دیکھو -Unchristianity

Unchronicled : (a) بے تاریخ؛ غیر تاریخ وار ۔

Unchronological : (a) (۱) غیر تاریخ وار؛ جو واقعہ نگاری یا علم تاریخ کی رو سے نہ لکھا ہوا ہو؛ جس میں تاریخ وارانہ یا وقائع نگارانہ ترتیب نہ ہو ؛ جسے تاریخ وار ترتیب نہ دیا گیا ہو ۔(۲) جو علم تاریخ یا واقعہ نگاری میں ماہر نہ ہو ۔

Unchronologically : (adv.) غیر تاریخ وارانہ؛ غیر وقائع نگارانہ ؛ غیر تاریخ وار ترتیب (یا انداز) میں۔

Unchurch : (v) (۱) کلیسا کی رکنیت سے خارج یا محروم کرنا؛ کلیسائی حقوق سے محروم کر دینا؛ حقہ پانی بند کردینا؛ ذات باہر کر دینا۔ (۲) (کسی کلیسا، برادری یا قبیلہ وغیرہ کو) کلیسائی امور میں حصہ لینے سے محروم رکھنا یا اسے اپنے زمرے سے خارج کردینا؛ کسی چرچ کو چرچ نہ رہنے دینا؛ (کسی کلیسا کی) مذہبی حیثیت واپس لے لینا؛ چرچ کو (کسی کے) قبضے سے لے لینا یا ہٹا لینا ۔

Unchurched : (a) (۱) ذات باہر؛ برادری سے نکالا ہوا؛ کلیسائی رکنیت سے خارج کیا ہوا ۔(۲) مذہبی حیثیت سے محروم کیا ہوا (چرچ) ۔ (۳) بے کلیسا؛ جو کسی کلیسا سے منسلک نہ ہو؛ جس کا کوئی کلیسا نہ ہو۔ (٤) (عورت) جو زچگی کے بعد کلیسا نہ گئی ہو؛ جس نے شکرانہ٭ زچگی نہ ادا کیا ہو ۔

**Uncia : (n) [L.]** (۱) اونس؛ انچ (پونڈ یا فٹ کا بارھواں حصہ) ۔ (۲) تانبے کا ایک قدیم رومی سکہ جو رومی سکے آس 'AS' کا بارھواں حصہ ھوا کرتا تھا۔

**Uncial : (a)** (۱) اونس یا انچ سے متعلق؛ بارہ برابر حصوں میں منقسم۔ (۲) بڑا اور گول (حرف)؛ بڑے اور گول حرف کی (تحریر جس میں حروف ایک دوسرے سے ملے ھوئے نہ ھوتے تھے، یہ قدیم لاطینی اور یونانی مسودوں میں ملتے ہیں)؛ (نیز) بڑا؛ بڑے سائز کا؛ بڑے حروف میں (لکھا ھوا یا کٹا ھوا)۔

**Uncial : (n)** (۱) بڑا حرف؛ بڑے حروف کی تحریر جو چوتھی صدی عیسوی سے آٹھویں صدی تک کے لاطینی اور یونانی مسودات میں پائی جاتی ھے ۔ (۲) بڑے حروف میں لکھا ھوا مسودہ ۔

**Uncialis : (a) [L.]** (نباتیات) ہک انچی؛ انچیا ۔

**Uncialized : (v)** (۱) بارہ برابر حصوں میں تقسیم کرنا؛ اونس یا انچ میں بدلنا ۔ (۲) بڑے حروف میں لکھنا۔

**Uncially : (adv.)** اونس یا انچ کے اعتبار سے؛ بارھویں حصے کے طور پر؛ بارہ برابر حصوں میں منقسم ھو کر ۔ (۲) بڑے حروف میں ۔

**Unciferous : (a)** (تشریح) ہک نما؛ ہک کی شکل کا؛ ہلب شکل (خصوصاً ہڈی، ابھار وغیرہ)؛ سرخم؛ خمدار؛ ہک دار ۔

**Unciform : (a) [mod. L. 'unciformis'.]** دیکھو Unciferous

**Unciform : (n)** (تشریح) کلائی کی ہک نما ہڈی ۔

**Uncinal : (a)** دیکھو Unciferous

**Uncinate : (a) [L. 'uncinatus'.]** (نباتیات) ہک دار؛ آنکڑے دار؛ قلابی؛ سرخم؛ (تشریح) ہک نما؛ حدبی؛ خمدار ۔

**Uncinate : (n)** ہک نما یا ہک نما ابھار؛ قلابی یا حدبی ابھار ۔

**Uncinate fit : (n)** (طب) واہمیت شامّہ ۔

**Uncinate process : (n)** (تشریح) قلابی زائدہ ۔

**Uncinated : (a)** حدبی ابھار والا؛ قلابی ابھار والا؛ قلابی زائدہ دار ۔

**Uncini : (n)** Uncinus کی جمع ۔

**Uncinus : (n) [L.f. 'uncus'.]** (حیوانیات) ہک نما یا زائدہ؛ قلابی عضو یا زائدہ؛ (خصوصاً) قشریوں کے ہک نما دندانوں میں سے ایک ؛ خمدار ابریہ ۔ (۲) آنکڑا؛ ہک ۔

**Uncircumcised : (a)** (۱) غیرمختون؛ غیریہودی؛ غیرعبرانی؛ غیراسرائیلی ۔ (۲) (مجازاً) کافر؛ جس کا تزکیہ نفس نہ ھوا ھو؛ غیر مطہر؛ ناپاک ۔

**Uncircumcision : (n)** غیر مختونیت؛ ختنہ نہ ھونا ۔

**Uncircumscribed : (a)** غیر محدود؛ جس کی حدود مقرر نہ ھوں؛ بغیر گھرا ھوا؛ غیر احاطہ بند؛ جس کی حد بندی نہ ھوئی ھو؛ غیر تحدید شدہ؛ منطقی بنیاد پرجس کی تعریف و تحدید نہ ھوئی ھو ۔

**Uncircumspect : (a)** غیر محتاط؛ بے خبر؛ بے ھوش؛ غافل؛ خفتہ۔

**Uncircumspection : (n)** بے احتیاطی؛ غفلت؛ بے خبری؛ بے ھوشی۔

**Uncircumspectly : (adv.)** غیر محتاط طور پر؛ بے خبری سے؛ غفلت کے ساتھ؛ غافلانہ ۔

**Uncircumstantial : (a)** (۱) غیر مفصل؛ غیر تفصیلی ۔ (۲) غیر اتفاقی ۔

**Uncited : (a)** غیر طلبیدہ؛ غیر مطلوب؛ بے طلب؛ بن بلایا ۔

**Uncivil : (a)** (۱) غیر مہذب؛ناشائستہ؛ وحشی؛ جاہل؛ انگھڑ؛ ناتراشیدہ؛ درشت؛ تند خو ۔ (۲) کج خلق؛ گستاخ؛ بد تمیز؛ گستاخانہ؛ کج خلقی یا بد تمیزی کا ۔ (۳) نا مناسب؛ نازیبا؛ نامعقول؛ ناسزا؛ بد مذاقانہ؛ بیہودہ ۔ (٤) معاشرتی یا اجتماعی بہبود کے منافی ۔

**Uncivilize : (v)** غیرمہذب بنانا؛ غیرمتمدن یا وحشی بنانا ۔

**Uncivilized : (a)** غیر مہذب؛ غیر متمدن؛ وحشی؛ جاہل ۔

**Uncivilizedness : (n)** وحشت؛ جہالت؛ غیر مہذب یا غیر متمدن ھونا؛ وحشی پن ۔

**Uncivilly : (adv.)** غیر مہذب انداز میں؛ وحشیانہ؛ ناشائستہ طور پر؛ درشتی سے؛ تند خوئی کے ساتھ؛ کج خلقی سے؛ گستاخی سے؛ بد تمیزی سے؛ بیہودہ انداز میں۔

Unclad : (a) [arch. Pa. t. and pa. pple of unclothe.] : بے لباس؛ غیر ملبوس؛ ننگا؛ برہنہ؛ عریاں ۔

Unclaimed : (a) لاوارث؛ لاوارثی؛ جس کا وارث یا دعوے دار نہ ہو؛ لا دعویٰ ۔

Unclamp : (v) شکنجے سے نکالنا؛ شکنجہ ہٹانا ۔

Unclarified : (a) غیر واضح؛ مبہم ۔

Unclasp : (v) (۱) بکسوا ڈھیلا کرنا؛ بند ڈھیلا کرنا ۔ (۲) گرفت ڈھیلی کرنا؛ ڈھیل دینا ۔ (۳) گرفت یا شکنجے سے آزاد کرنا ۔ (٤) گرفت کا ڈھیلا پڑنا۔

Unclasped : (a) ڈھیلا؛ کھلا ہوا؛ آزاد ۔

Unclass : (v) (۱) درجہ بندی یا قسم بندی سے خارج کرنا؛ ذات سے باہر کرنا ۔ (۲) رتبہ گھٹانا؛ بے رتبہ کرنا؛ کم رتبہ کرنا ۔

Unclassed : (a) درجہ بندی سے خارج کیا ہوا؛ ذات باہر کیا ہوا؛ کم رتبہ؛ بے رتبہ ۔

Unclassed forest : (n) (نباتیات) بیرونی جنگل ۔

Unclassical : (a) (۱) غیر کلاسیکی : کم رتبہ : جو مستند یا کلاسیکی احکام کے خلاف ہو ۔ (۲) (طبیعیات) اس قانون، نظریے (کلیے) یا مشاہدے سے متعلق جسے نیوٹنی طبیعیات کی اصطلاحوں میں نہ تو سمجھا جا سکے اور نہ ظاہر کیا جاسکے؛ غیر نیوٹنی ۔

Unclassically : (adv.) غیر کلاسیکی انداز میں؛ غیر کلاسیکی طور پر؛ غیر نیوٹنی انداز میں ۔

Unclassifiable : (a) ناقابلِ قسم بندی؛ ناقابلِ درجہ بندی ۔

Unclassified : (a) (۱) بے درجہ : غیر قسم بند : جسے کسی درجے میں نہ رکھا گیا ہو؛ جو کسی درجے میں نہ ہو؛ جس کی درجہ بندی ہوئی نہ ہو ۔ (۲) (وہ دستاویزات) جنہیں ہر شخص دیکھ سکتا ہے (اور جس سےقومی مفاد کو کوئی خطرہ نہیں) ۔

Uncle : (n) [Late. L. 'aunculus'.] (۱) چچا؛ ماموں؛ پھوپھا؛ خالو ۔ (۲) (خود سے بڑے لوگوں کو مخاطب کرنے کے لئے بولتے ہیں) چچا؛ بڑی عمر کا آدمی جس سے بے تکلفی کے تعلقات ہوں ۔ (۳) جرائد و رسائل میں نوجوانوں کے لئے مضامین لکھنے والوں کا خطاب؛ لاسلکی نشر و اشاعت میں اس شخص کا خطاب جوبچوں کے لئے تفریحی پروگرام نشر کرتا ہے ۔ (٤) گروی دار؛ وہ شخص جو چیزیں رہن رکھ کر قرض دیا کرتا ہے ؛ ماموں ۔

Dutch uncle : محاورہ میں مستعمل:دیکھو محاورہ ۔

To talk to (a person) like a Dutch uncle : محبت آمیز سختی سے گفتگو کرنا؛ بزرگانہ طریقے سے تنبیہہ کرنا ۔

Welsh uncle : ماں یا باپ کا چچیرا بھائی؛ چچیرا چچا یا ماموں ۔

Uncle : (v) (کسی کو) چچا یا ماموں کہہ کر مخاطب کرنا؛ (کسی کو) چچا یا ماموں کہنا ۔

-uncle : (suffix) لاطینی لاحقہ جو بعض اسماء کے آخر میں cule یا culus کی جگہ آتا ہے اور تصغیر کے معنی پیدا کرتا ہے مثلاً 'Carbuncle, Furuncle' انگریزی میں uncule ۔بھی آتا ہے مثلاً Homun-cule ۔

Uncle : (n) پیغام رسانی میں حرف U کو ظاہر کرنے کے لئے علامت کے طور پر بولتے ہیں ۔

Uncle-in-law : (n) : پھوپھا؛ خالو؛ چچیا سسر؛ ممیا سسر؛ خلیا سسر ۔

Uncle-Tom : (n) امریکی حبشی؛ چچا ٹام جو سفید فام امریکیوں کا مطیع اور چاپلوس تھا؛ منکسر مزاج یا اطاعت شعار حبشی؛ وہ حبشی جس کا رویہ یا نظریہ عاجزانہ یا اطاعت شعارانہ ہو ۔

Unclean : (a) [OE. 'uncleane'.] (۱) ناپاک؛ پلید؛ گندہ؛ آلودہ؛ غیر پاکیزہ ۔ (۲) (شرعاً) نجس ۔ (۳) فحش؛ غیر مہذب؛ زشت ۔ (٤) (زبان) میلی؛ جس میں کانٹے پیدا ہو گئے ہوں ۔ (٥) (مچھلی) جو اچھی حالت میں نہ ہو؛ جس کا کھانا مضر صحت ہو؛ جس نے جلد ہی انڈے دینے ہوں ۔

Unclean spirit : (n) ناپاک روح؛ نفسِ امّارہ ۔

Uncleanly : (a) (۱) (اخلاقی یا روحانی حیثیت سے) ناپاک؛ پلید؛ آلودہ؛ ملوث ۔ (۲) (جسمانی حیثیت سے) گندہ؛ ناپاک؛ نجس؛ میلا؛ ناصاف ۔

Uncleanly : (adv.) ناپاک طور پر؛ آلودہ ہوکر؛ نجس طور پر؛ فحش انداز میں ۔

**Unclever : (a)** سادہ لوح؛ بدھو؛ بے وقوف؛ غبی؛ کم فہم؛ بے ہنر؛ نا سمجھ؛ غیر زیرک؛ غیر طباع۔

**Uncleverly : (adv.)** سادہ لوحی سے؛ بے وقوفانہ؛ غبی کے سے انداز میں؛ کم فہمی سے۔

**Uncleverness : (n)** سادہ لوحی؛ بدھوپن؛ بیوقوفی؛ غبی ہونا؛ کم فہمی؛ نازیرکی۔

**Unclew/Unclue : (v)** (۱) کھولنا؛ ادھیڑنا؛ مٹانا؛ کالعدم کرنا؛ (مجازاً) برباد کرنا؛ تباہ کرنا ؛ بگاڑنا ۔ (۲) (بادبان کے) پیچک یا نچلے حصے کو اتارنا یا نیچا کرنا ۔

**Unclimbable : (a)** جس پر چڑھنا ممکن نہ ہو؛ناقابل چڑھائی؛ ناقابل تسخیر ۔

**Unclimbed : (a)** جس پر چڑھانہ گیا ہو؛ جسے سر نہ کیا گیا ہو؛ غیر مغلوب؛ غیر مفتوح؛ جس پر چڑھائی نہ ہوئی ہو ۔

**Unclinch : (v)** دیکھو Unclench

**Unclipped/Unclipt : (a)** ناتراشیدہ؛ نابریدہ؛ غیر مقطوع؛ جسے کاٹا یا چھانٹا نہ گیا ہو؛ جسے قلم نہ کیا گیا ہو؛ (سکہ) جس کے کنارے نہ تراشے گئے ہوں۔

**Uncloak : (v)** (۱) لبادہ یا فرغل اتارنا ۔(۲) (مجازاً) کھولنا؛ ننگا کرنا ؛ برہنہ کرنا ؛ بے پردہ کرنا؛ بے نقاب کرنا ۔

**Uncloaked : (a)** بے لبادہ؛ کھلا ہوا؛ عریاں؛ برہنہ؛ بے پردہ؛ بے نقاب ۔

**Unclog : (v)** رکاوٹ کو دور کرنا ۔

**Unclogged : (a)** رکاوٹ دور کیا ہوا؛ بے روک ۔

**Uncloister : (v)** خانقاہ سے خارج کرنا ۔

**Uncloistered : (a)** خانقاہ سے خارج کیا ہوا ۔

**Unclose : (v)** (۱) کھولنا؛ واکرنا ۔(۲) (مجازاً) کھولنا؛ منکشف کرنا؛ انکشاف کرنا؛ ظاہر کردینا؛ بے نقاب کرنا ۔ (۳) کھلنا؛ واھونا؛ منکشف ہونا؛ ظاہر ہونا؛ بے نقاب ہونا ۔

**Unclosed : (a)** کھلا ہوا؛ ظاہر؛ منکشف؛ بے نقاب؛ بے پردہ؛ وا۔

**Uncleanness : (n)** ناپاکی؛ گندگی؛ نجاست؛ فحش یا غیر مہذب ہونا ۔

**Uncleansed : (a)** میلا؛ بغیر دھلا ہوا؛ ناصاف؛ جسے جھاڑا پونچھا نہ گیا ہو ؛ جسے دھوکر صاف نہ کیا گیا ہو؛ ناپاک؛ جسے گناھوں سے پاک نہ کیا گیا ہو؛ غیر تندرست؛ جس پر دستِ شفا نہ پھیرا گیا ہو ۔

**Unclear : (a)** ناصاف؛ غیر شفاف؛ غبارآلود؛ ابر آلود؛ داغدار؛ غیر واضح؛ مبہم؛ غیر نمایاں؛ غیر یقینی؛ غیر خالص؛ آلودہ؛ گندہ ۔

**Uncleared : (a)** (۱) غیر صاف؛ غیر بے باق؛ قائم؛ باقی ۔ (۲) (زمین وغیرہ) جسے درختوں سے صاف نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) جس پر تہمت یا الزام باقی ہو ۔ (٤) غیر واضح ؛ غیر صریح ؛ غیر مفصل ۔ (٥) (سیال) گندہ؛ ناپاک؛ غیر شفاف؛ غیر خالص؛ آلودہ ۔

**Unclearly : (adv.)** گندے طور پر؛ غیر شفاف طور پر؛ مبہم انداز میں؛ غیر واضح طور پر؛ غیر یقینی طور پر؛ غیر خالص طور پر؛ آلودگی کےساتھ۔

**Unclearness : (n)** گندگی؛ آلودگی؛ غیر خالصیت؛ ابہام؛ غیر شفاف یا غیر واضح ہونا؛ صاف نہ ہونا ۔

**Unclehood : (n)** عمویت؛ چچا یا ماموں وغیرہ ہونے کی حالت ؛ چچا یا ماموں وغیرہ ہونا ۔

**Unclench : (v)** (۱) (مٹھی وغیرہ) کھولنا؛ (زبردستی) کھولنا یا ڈھیلا کرنا؛ بھنچی ہوئی چیز (مثلاً مٹھی یا دانتی) کھولنا ۔ (۲) گرفت سے آزاد کرنا؛ شکنجے سے نکالنا؛ گرفت سے آزاد ہونا؛ خلاصی پانا؛ کھلنا ۔

**Unclerical : (a)** پادریوں کے طریقے یا اصول کے خلاف؛ پادریوں کے اسلوب یا تحریر کے خلاف ۔

**Unclerkly : (a)** غیر منشیانہ؛ غیر محررانہ ۔

**Unclesam : (n)** (۱) امریکا کی حکومت ؛ امریکی حکومت ۔ (۲) امریکی قوم یا امریکی باشندوں کا مثالی نام؛ اضلاع متحدہ امریکا کا باشندہ ۔

**Uncleship : (n)** عمویت؛ چچا یا ماموں وغیرہ ہونے کی حالت، یا صفت، چچا، ماموں وغیرہ کا رشتہ ؛ چچا، ماموں وغیرہ ہونا ۔

**Unco : (a) [clipped f. uncouth(a).]** (۱) (اسکاچستانی)نامعلوم؛ اجنبی؛ غیر معمولی؛ انوکھا؛ فوق الفطرت؛ پر اسرار؛ ہیبتناک؛ نرالا؛ عجیب ۔ (۲) قابل لحاظ؛ ممتاز؛ نمایاں؛ مشہورو معروف؛ نامور؛ بڑا؛ بزرگ؛ عظیم۔

**Unco : (adv.)** غیر معمولی طور پر؛ بہت زیادہ؛ انتہائی ۔

**The unco guid :** انتہا پسند مذہبی لوگ ؛ کٹر مذہبی لوگ؛ وہ لوگ جو مذہب و اخلاق میں انتہا پسند ہوں ۔

**Unco : (n)** (۱) اجنبی چیز یا قصہ؛ انوکھی کہانی؛ عجیب و غریب یا انوکھی چیزیں (عموماً جمع) ۔ (۲) اجنبی شخص۔

**Unco-ordinated : (a)** غیر ہم پلہ؛ غیر ہموزن؛ غیر مربوط؛ غیر مرتب؛ غیر منظم۔

**Uncoagulated : (a)** غیر منجمد؛ نابستہ؛ جسے جمنے سے بچا لیا گیا ہو ۔

**Uncoated : (a)** بے استر؛ بے قلعی؛ بے ملمع؛ بے پچارا؛ بغیر لیپا ہوا۔

**Uncock : (v)** بندوق کا چڑھا ہوا گھوڑا اس طرح گرانا کہ بندوق نہ چھوٹنے پائے؛ (گھوڑا) گرانا یا اتارنا؛ ڈھیلا کرنا ۔

**Uncocked : (a)** (بندوق) جس کا گھوڑا گرا ہوا ہو؛اتارا ہوا؛ ڈھیلا۔

**Uncodified : (a)** جس کی تبویب یا تدوین نہ ہوئی ہو ۔

**Uncoerced : (a)** بے دباؤ؛ بے جبر؛ غیر مجبور؛ جسے مجبور نہ کیا گیا ہو؛ جس پر دباؤ نہ ڈالا گیا ہو ۔

**Uncoffin : (v)** تابوت سے نکالنا؛ تابوت سے باہر لانا ۔

**Uncoffined : (a)** غیر مدفون؛ جسے تابوت میں نہ رکھا گیا ہو؛ بے کفن؛ بے دفن۔

**Uncognizable : (a)** (۱) ناقابلِ سماعت عدالت؛ بیرون از اختیاراتِ عدالت ۔ (۲) ناقابلِ شناخت؛ ناقابلِ فہم؛ ناقابلِ ادراک ۔

**Uncognoscible : (a)** نا ممکن العلم؛ جسے نہ جانا جا سکے ۔

**Uncoif : (v)** (متروک) ٹوپی اتارنا؛ کلاہ اتارنا؛ خود اتارنا ۔

**Unclosing : (a)** کھولنے والا؛ وا کرنے والا؛ ظاہر کرنے والا؛ منکشف کرنےوالا؛ بےپردہ یا بےنقاب کرنےوالا ۔

**Unclothe : (v)** (۱) (کسی کو) ننگا کرنا؛ لباس اتارنا؛ بےلباس کرنا ؛ پوشش سے محروم کرنا ۔ (۲) پتے جھاڑنا؛ چھال اتارنا؛ چھیلنا ۔ (۳) کپڑا ہٹانا؛ کپڑے اتارنا؛ بے پردہ کرنا؛ کھولنا؛ بے نقاب کرنا؛ عریاں کرنا؛ ظاہر کرنا ۔

**Unclothed : (a)** بے لباس؛ ننگا؛ عریاں؛ برہنہ؛ کھلا ہوا؛ بے پردہ؛ ظاہر؛ بے نقاب؛ غیر پوشیدہ ۔

**Uncloud : (v)** (۱) بے ابر کرنا؛ بادلوں کو ہٹانا ۔ (۲) (مجازاً) تاریکی دور کرنا؛ اندھیرا دور بھگانا؛ابہام دور کرنا؛ واضح کرنا؛ روشن کرنا ۔ (۳) صاف ہونا؛ بے ابر ہونا؛ واضح ہونا؛ روشن ہونا؛ بے داغ ہونا ۔

**Unclouded : (a)** (۱) بے ابر؛ کھلا ۔ (۲) واضح؛ روشن؛ صاف ۔ (۳) خالص؛ بے داغ ۔

**Uncloudedly : (adv.)** صاف طور پر؛ واضح طور پر؛ بے داغ طور پر ۔

**Uncloudedness : (n)** صفائی؛ روشنی؛ واضح ہونا؛ بے داغ ہونا۔

**Uncloven : (a)** جڑا ہوا؛ بے درز؛ بے دراڑ؛ بے شگاف؛ بغیر پھٹا ہوا۔

**Uncloyed : (a)** غیر سیر شدہ؛ ناسیر؛جس کا جی نہ بھرا ہو؛ بھوکا؛ خواہاں؛ گرسنہ ۔

**Uncloying : (a)** سیر نہ کرنے والا؛ جو سیر نہ کرے؛ جس سے جی نہ بھرے ۔

**Unclubbable/Unclubable : (a)** جو کلب یا کسی انجمن (کی رکنیت) کے قابل نہ ہو؛ ناملنسار؛ کم آمیز؛ دیر آشنا؛ غیر صحبت پسند ۔

**Unclutch : (v)** دیکھو Unclench

**Unclutter : (v)** پریشانی دور کرنا؛ بے ترتیبی دور کرنا؛ صاف ستھرا کرنا؛ درست کرنا؛ ٹھیک کرنا؛ ترتیب میں لانا؛ ابتری دور کرنا؛ بوکھلاہٹ یا سراسیمگی دور کرنا ۔

**Uncluttered : (a)** صاف؛ ستھرا؛ درست؛ ٹھیک؛ حسبِ ترتیب ۔

**Uncoifed : (a)** (متروک) بے ٹوپی؛ بے کلاہ؛ بغیر خود کے؛ ننگے سر؛ کلاہ بدست۔

**Uncoil : (v)** لچھے وغیرہ کے چکر کھولنا؛ کنڈی کھولنا۔

**Uncoined : (a)** غیر مسکوک۔

**Uncollated : (a)** غیر مقابلہ شدہ؛ (کتاب وغیرہ کے مختلف نسخے) جو ایک دوسرے سے ملائے نہ گئے ہوں۔

**Uncollected : (a)** (۱) مضطرب؛ پریشان؛ بدحواس؛ غیرخاطر جمع؛ گھبرایا ہوا۔ (۲) غیر مجموع؛ غیر مجتمع؛ بکھرا ہوا؛ جسے جمع یا یکجا نہ کیا گیا ہو۔ (۳) غیر وصول؛ غیر بیباق؛ غیر تحصیل شدہ؛ جو ادا نہ ہوا ہو؛ باقی۔

**Uncollectible : (a)** ناقابلِ وصول (قرض)؛ ناقابلِ ادائی؛ جو وصول کئے جانے کے لائق نہ ہو؛ جس کی وصولی کی امید نہ ہو۔

**Uncollectible : (n)** ناقابلِ وصول کھاتہ؛ ناقابلِ وصول قرض؛ ڈوبا ہوا قرض (جس کی ادائیگی کی امید نہ ہو)۔

**Uncolloquial : (a)** (لفظ) علمی؛ غیر عامی؛ جو روز مرہ بول چال کا نہ ہو۔

**Uncoloured : (a)** (۱) بے رنگ۔ (۲) غیر رنگیں؛ معمولی (زندگی)؛ سیاہ و سفید (تصویر)۔ (۳) بے مبالغہ؛ بے لوث؛ جس پر کسی جذبے، احساس وغیرہ کا رنگ نہ چڑھا ہو؛ سادہ۔

**Uncombated : (a)** بلا مقابلہ؛ بغیر لڑے ہوئے۔

**Uncombed : (a)** بے کنگھی کئے ہوئے؛ بے نیاز شانہ؛ غیر آراستہ؛ الجھی ہوئی؛ پریشان؛ برہم (زلف)۔

**Uncombine : (v)** الگ کرنا یا ہونا؛ جدا کرنا یا ہونا؛ توڑنا؛ ٹوٹنا؛ بکھرنا؛ بکھیرنا؛ متحد نہ ہونا۔

**Uncombined : (a)** غیر متحد؛ جدا؛ آزاد۔

**Uncombining : (a)** توڑنے والا؛ الگ کرنے والا؛ جدا کرنے والا؛ غیر متحد کرنے والا یا ہونے والا۔

**Uncome-at-able : (a)** پہنچ سے باہر؛ ناقابلِ رسائی؛ دسترس سے باہر؛ نا قابلِ دسترس؛ نا قابلِ حصول؛ ناممکن الحصول؛ نایاب۔

**Uncomeliness : (n)** (۱) بد صورتی؛ بھداپن۔ (۲) نازیبائی۔

**Uncomely : (adv.)** (۱) بد صورت؛ بد زیب؛ بھدا۔ (۲) نامناسب؛ نازیبا۔

**Uncomfortable : (a)** (۱) بے آرام؛ جو تکلیف میں ہو؛ بے چین؛ غیر مطمئن۔ (۲) تکلیف دہ؛ غیر آرام دہ؛ غیر اطمینان بخش۔ (۳) مشکل؛ نا معقول۔

**Uncomfortableness : (n)** بے چینی؛ بے آرامی؛ تکلیف دہ ہونا؛ آرام دہ نہ ہونا۔

**Uncomfortably : (adv.)** بے چینی سے؛ تکلیف دہ طور پر؛ غیر اطمینان بخش طور پر۔

**Uncomforted : (a)** بے آرام؛ بے چین؛ جسے آرام نہ پہنچایا گیا ہو؛ جس کی تشفی یا تسلی نہ کی گئی ہو۔

**Uncommanded : (a)** (۱) غیر مامور؛ جسے حکم نہ دیا گیا ہو۔ (۲) قابو سے باہر؛ جو قابو میں نہ ہو۔

**Uncommendable : (a)** ناقابلِ تعریف؛ غیر پسندیدہ؛ ناقابلِ سفارش؛ ناقابلِ تفویض۔

**Uncommendably : (adv.)** غیر پسندیدہ طور پر۔

**Uncommended : (a)** غیر مفوضہ؛ جس کی تعریف و توصیف یا سفارش نہ کی گئی ہو۔

**Uncommercial : (a)** (۱) غیر تجارتی؛ خلاف اصول تجارت۔ (۲) جو تجارت میں مشغول نہ ہو؛ غیر تجارت پیشہ؛ جو تجارت سے منسلک نہ ہو۔

**Uncommissioned : (a)** غیر سند یافتہ؛ غیر کمیشنڈ؛ غیر اجازت یافتہ؛ کمتر درجے کا؛ کم رتبہ۔

**Uncommitted : (a)** (۱) غیر پابند؛ آزاد۔ (۲) ناکردہ؛ بن کیا؛ جس کا ارتکاب نہ ہوا ہو۔ (۳) جو کسی کمیٹی کے حوالے نہ کیا گیا ہو؛ جو کسی کمیٹی میں نہ بھیجا گیا ہو؛ جو کسی کمیٹی کے سپرد نہ کیا گیا ہو۔ (٤) جو کسی عملے یا نمائندے کے حوالے نہ ہو۔

**Uncommon : (a)** (۱) غیر معمولی؛ عجیب۔ (۲) شاذ؛ نادر۔

**Uncommon : (adv.)** (روز مرہ یا بول چال) بہت؛ نہایت؛ غیر معمولی طور پر۔

**Uncommonly : (adv.)** غیر معمولی طور پر؛ عجیب طور پر۔

**Uncommonness : (n)** غیر معمولی ہونا۔

Uncommunicable : (n) ناقابلِ ترسیل ؛ ناقابلِ گوش گزاری؛ غیر ابلاغ پذیر ۔

Uncommunicably : (adv) ناقابل ترسیل انداز میں ؛ غیر ابلاغ پذیرانہ؛ ناقابلِ اطلاع طور پر ۔

Uncommunicated : (a) (۱) جس کی اطلاع نہ دی گئی ہو؛ جو اطلاع نہ بھیجی گئی ہو؛ غیر مرسلہ؛ ناگفتہ؛ ان کہی؛ بے خبر ؛ غیر مطلع؛ نا آگاہ ۔ (۲) جو عشائے ربانی میں شریك نہ ہوا ہو ۔

Uncommunicating : (a) مطلع نہ کرنے والا؛ آگاہ نہ کرنے والا؛ غیر خبر رساں ۔

Uncommunicative : (a) (۱) خاموش؛ کم گو؛ باتیں کرنے میں محتاط؛ اپنے خیالات ظاہر نہ کرنے والا ۔ (۲) غیر آمادۂ گفتگو؛ جو (کسی بات سے) مطلع نہ کرنا چاہتا ہو ۔

Uncommunicatively : (adv.) کم گوئی سے؛ کم سخنی سے؛ آمادۂ گفتگو نہ ہو کر؛ بہ انداز کم گوئی یا کم سخنی؛ اظہار خیال میں احتیاط برتتے ہوئے ۔

Uncommunicativeness : (n) کم گوئی؛ کم سخنی؛ آمادۂ گفتگو نہ ہونے کی صفت یا حالت؛ خاموشی؛ اظہار خیال میں احتیاط ۔

Uncompacted : (a) جو آپس میں خوب گتھا ہوا یا کسا ہوا نہ ہو؛ (مٹی) جو تہ بہ تہ کسی ہوئی یا جمی ہوئی نہ ہو؛ پھولی ہوئی؛ ڈھیلی ۔

Uncompanied : (a) دیکھو Unaccompanied

Uncompanionable : (a) (۱) ناقابل صحبت ۔ (۲) نا ملنسار؛ غیر صحبت پسند؛ کم آمیز۔

Uncompanioned : (a) تنہا؛ اکیلا؛ بے ساتھی؛ بے ہمجولی؛ بے یارو مددگار؛ اکیلا رہنے والا؛ تنہائی پسند؛ غیر غول پسند (جانور)؛ یکہ و تنہا؛ بے کس؛ واحد؛ بلا شرکتِ غیرے؛ خلوت پسند؛ گوشہ نشیں؛ تارك الدنیا ۔

Uncompassed : (a) غیر محصور؛ غیر محیط؛ نا تمام ۔

Uncompassionate : (a) سنگدل؛ سخت دل؛ بے رحم؛ بے درد؛ بے حس ۔

Uncomplaining : (a) بے شکایت؛ صابر؛ متحمل؛ صبر و تحمل کا؛ صبرو تحمل والا؛ حلیم؛ مستقل مزاج ۔

Uncomplainingly : (adv.) سنگدلی سے؛ بے رحمی سے؛ بے رحمانہ؛ بے دردی سے ۔

Uncomplainingness : (n) سنگدلی؛ بے رحمی؛ بے دردی ؛ سخت دلی؛ بے حسی ۔

Uncomplaisant : (a) غیر مجبور؛ جس پر جبر نہ کیا گیا ہو؛ جس پر دباؤ نہ ڈالا گیا ہو؛ جس کے ساتھ زور زبر دستی نہ کی گئی ہو ۔

Uncomplaisantly : (adv.) بے مروتی سے؛ کج خلقی سے ۔

Uncompleted : (a) نامکمل؛ ناتمام؛ ادھورا ۔

Uncompliant : (a) غیر مطیع؛ نافرمان؛ غیر فرماں بردار؛ حکم کی تعمیل نہ کرنے والا ۔

Uncomplicated : (a) غیر پیچیدہ؛ بے الجھاؤ؛ سیدھا؛ سادہ ؛ سلجھا ہوا ۔

Uncomplimentery : (a) (۱) غیر تعریفی؛ مذمت کا ۔ (۲) خلافِ تواضع؛ خلافِ ادب؛ خلافِ اخلاق؛ توہین آمیز ۔

Uncomplying : (a) غیر اطاعت شعار؛ حکم کی تعمیل نہ کرنے والا؛ تسلیم نہ کرنے والا؛ نہ ماننے والا ۔

Uncomposed : (a) (۱) بے ترتیب؛ بکھرا ہوا ؛ تتر بتر ۔ (۲) برہم؛ الجھا ہوا؛ مشتعل ؛ ہیجان میں؛ غصے میں؛ مضطرب؛ پریشان؛ غیر ساکن؛ بے قاعدہ ۔ (۳) بے میل؛ غیر موافق؛ غیر متفق؛ غیر ہم آہنگ؛ غیر متحد؛ ناساز؛ نامساعد؛ غیر مطابق؛ مختلف ۔

Uncompounded : (a) (۱) سادہ ۔ (۲) (کیمیا) غیر مرکب؛ مفرد ۔

Uncompoundedly : (adv.) سادہ طور پر؛ غیر مرکب طور پر؛ مفرداً؛ مفرد طور پر ۔

Uncompoundedness : (a) سادگی؛ غیر مرکب یا مفرد ہونا؛ مفردیت۔

Uncomprehended : (a) غیر مدرکہ؛ نہ سمجھاگیا؛ جو سمجھا نہ گیا ہو ۔

Uncomprehending : (a) ادراك نہ کرنے والا؛ نہ سمجھنے والا ۔

Uncomprehendingly : (adv.) ادراك نہ کرتے ہوئے؛ نہ سمجھتے ہوئے؛ بے خدشہ طور پر ۔

**Uncomprehensive : (a)** غیر مدرکہ (قوت)؛ غیر جامع؛ غیر وسیع؛ غیر محیط؛ جس میں کوئی چیز شامل یا داخل نہ ہو؛ غیر محتوی؛ غیر مشتمل۔

**Uncompromising : (a)** (۱) بے آشتی؛ غیر مصالحت پسندانہ؛ سخت؛ بے لوچ؛ اٹل۔ (۲) ناقابلِ مصالحت؛ جس میں مصالحت کی گنجائش نہ ہو۔

**Uncompromisingly : (adv.)** غیر مصالحت پسندانہ طور پر؛ سختی سے؛ قطعی طور پر؛ اٹل طور پر؛ ناقابلِ مصالحت طریقے سے۔

**Uncompromisingness : (n)** غیر مصالحت پسندی؛ مصالحت ناپسندی؛ سختی؛ بےلوچ یا اٹل ہونے کی حالت یا صفت؛ ناقابلِ مصالحت ہونا۔

**Unconcealable : (a)** ناقابلِ اخفا؛ جو چھپانے کے قابل نہ ہو؛ جسے پنہاں یا پوشیدہ نہ رکھا جاسکے۔

**Unconcealed : (a)** غیر پوشیدہ؛ غیر پنہاں؛ غیر مخفی؛ غیر نہاں؛ عیاں؛ ظاہر و باہر؛ بے پردہ؛ بے نقاب۔

**Unconceivable : (a)** (شاذ) ناقابلِ فہم؛ ناقابلِ ادراک؛ غیر ادراک پذیر؛ سمجھ یا تصور میں نہ آنے والی (بات)۔

**Unconceivably : (adv.)** ناقابلِ فہم انداز میں؛ ناقابلِ ادراک طور پر۔

**Unconceived : (a)** (۱) غیر حاملہ؛ جس نے نطفہ قبول نہ کیا ہو؛ بغیر پیٹ والی۔ (۲) غیر متصور؛ غیر خیال کردہ؛ غیر قیاس کردہ؛ بغیر سوچا ہوا؛ غیر مدرکہ۔

**Unconceiving : (a)** غبی؛ کند ذہن؛ تھس؛ بودا۔

**Unconcern : (n)** بے توجہی؛ بے پروائی؛ غیر جانبداری؛ بےاعتنائی؛ سلامت طبع؛ اطمینان؛ سکونِ قلب؛ بے فکری؛ غیر فکر مندی۔

**Unconcerned : (a)** (۱) غیر متعلق؛ الگ۔ (۲) غیر جانبدار؛ بے پروا۔ (۳) بے تعلق؛ جسے دلچسپی نہ ہو۔ (٤) بے فکر؛ مطمئن۔

**Unconcernedly : (adv.)** بے تعلقی سے؛ بے پروائی سے؛ غیر جانبدارانہ؛ بے فکری سے؛ بہ اطمینان؛ مطمئن رہ کر۔

**Unconcernedness : (n)** بے تعلقی؛ بے پروائی؛ غیر جانبداری؛ بے فکری؛ اطمینان۔

**Unconcerning : (a)** (شاذ) غیر اہم؛ غیر متعلق؛ بے جوڑ؛ بے تک؛ بے ربط؛ بے موقع؛ بے محل؛ غیر مناسب؛ خارج از بحث۔

**Unconcernment : (n)** بےتعلقی؛ بے فکری؛ لاپروائی؛ اطمینان؛ خاطر جمعی؛ غیر اہم یا بے موقع ہونا۔

**Unconcerted : (a)** غیر متفقہ؛ غیر طےشدہ؛ جسے آپسی صلاح و مشورے سے طے نہ کیا گیا ہو۔

**Unconcluded : (a)** ناتمام؛ جو انجام کو نہ پہنچا ہو؛ غیر منتج؛ جس سے کوئی نتیجہ اخذ نہ کیا گیا ہو؛ غیر طے شدہ؛ غیر تصفیہ شدہ۔

**Unconcocted : (a)** (قصہ، ثبوت وغیرہ) بن گھڑا؛ بغیر بنایا ہوا؛ بغیر مرتب کیا ہوا۔ (کوئی مخلوط یا مرکب، صابن، شربت وغیرہ) جسے پکایا یا بنایا نہ گیا ہو۔

**Uncondemned : (a)** (۱) غیرملامت شدہ؛ جس کی مذمت نہ کی گئی ہو؛ جس کو ملامت نہ کی گئی ہو؛ بے الزام؛ بے ملامت، غیر مردود؛ غیر ملعون۔ (۲) جسے قصور وار نہ ٹھہرایا گیا ہو؛ غیر قصور وار؛ جس کے خلاف فیصلہ نہ دیا گیا ہو؛ جسے عیب نہ لگایا ہو؛ غیر ملزم؛ جسے ملزم نہ ٹھہرایا گیا ہو؛ بے سزا؛ جسے سزا نہ دی گئی ہو۔

**Uncondensed : (a)** (۱) غیر منجمد؛ (کیمیا) غیر مکثف؛ جس کی تکثیف نہ ہوئی ہو۔ (۲) جسے گاڑھا نہ کیا گیا ہو؛ جسے خلاصہ نہ کیا گیا ہو۔

**Unconditional : (a)** (قانون) غیر مشروط؛ غیر پابند؛ قطعی؛ مطلق؛ آزاد؛ (نفسیات) غیر ساختہ؛ بیساختہ؛ فطری۔

**Unconditional reflex : (a)** (نفسیات) فطری اضطرار؛ بے ساختہ اضطرار؛ خلقی معکوسہ۔

**Unconditional sale : (n)** (قانون) بیع کامل؛ بیع لا کلامی۔

**Unconditionality : (n)** غیر مشروطیت؛ قطعیت؛ مطلقیت؛ بیساختگی؛ فطری پن۔

**Unconditionally : (adv.)** غیر مشروط طور پر؛ بیساختہ طور پر؛ قطعاً؛ مطلقاً؛ فطری طور پر؛ قطعی طور پر۔

**Unconditionalness : (n)** دیکھو Unconditionality

Unconditioned : (a) (۱) دیکھو Unconditional ۔ (۲) (فلسفہ) تعینات سے بری؛ مطلق؛ طلق؛ نا محدود؛ جس کا انحصار شرط ماقبل پر نہ ہو۔

Unconditioned reflex : (n) (نفسیات) جبلی یا خلقی رد عمل؛ نفی اضطرار ؛ فطری اضطرار ؛ بیساختہ اضطرار۔

Unconfessed : (a) (۱) جس نے (کسی بات کا) اقبال یا اقرار نہ کیا ہو؛ (شخص) جس نے (خود سے متعلق کسی بات کا) اعتراف نہ کیا ہو ؛ غیر معترف؛ جس نے کسی بات کو تسلیم نہ کیا ہو۔ (۲) جس نے (گناہوں کا اعتراف کرکے) توبہ نہ کی ہو، غیر تائب؛ جو توبہ یا کفارہ کے ذریعہ گناہوں سے پاک نہ ہوا ہو۔

Unconfident : (a) جس کو اعتماد نہ ہو؛ غیر بھروسہ مند؛ غیر متیقن۔

Unconfidential : (a) جو صیغہء راز میں نہ ہو؛ غیر مخفی؛ غیر خفیہ؛ کھلا ہوا؛ عام؛ غیر محرم راز۔

Unconfinable : (a) ناقابلِ روک؛ ناقابلِ قید؛ ناقابلِ بندش؛ جسے روکا یا قید نہ کیا جا سکے۔

Unconfine : (v) قید سےچھٹکارا دینا؛ آزاد کرنا؛ بندش ہٹانا؛ چھوڑنا۔

Unconfined : (a) بے قید؛ غیر مقید؛ آزاد؛ قید سے رہائی پایا ہوا؛ جسے روکا یا قید نہ کیا گیا ہو۔

Unconfirmed : (a) (۱) غیر مصدقہ؛ بے تصدیق (افواہ)۔ (۲) بے توثیق؛ جس کی رسم توثیق عیسائیت ادا نہ ہوئی ہو۔

Unconformability : (n) عدم مطابقت؛ منافی ہونا۔

Unconformable : (a) (۱) غیر مطابق؛ مخالف؛ منافی۔ (۲) جو برطانوی چرچ کی روایات کے مطابق نہ ہو۔ (۳) (ارضیات) جس میں پرتوں یا طبقات کا رخ یا سطح یکساں نہ ہو۔

Unconformableness : (n) دیکھو Unconformability

Unconformably : (adv.) غیر مطابق طور پر؛ مخالفانہ یا منافیانہ طور پر۔

Unconformed : (a) (ارضیات) غیر یکساں (رخ یا سطح والی)۔

Unconformity : (n) (کسی چیز کے ساتھ) مطابقت نہ ہونا؛ عدم امتثال؛ (ارضیات) غیر مطابقت؛ عدم مطابقت؛ عدم مشابہت؛ عدم تطابق؛ بے میل ہونا۔

Unconfounded : (a) ترتیب وار؛ جو درہم برہم یا پریشان نہ ہو؛ غیر ناکام؛ جسے زک نہ دیا گیا ہو؛ جسے شرمندہ نہ کیا گیا ہو؛ غیر شرمندہ۔

Unconfronted : (a) غیر روبرو؛ غیر مقابل؛ جو روبرو یا مقابل نہ آیا ہو؛ جس نے سامنا نہ کیا ہو؛ جو دوچار نہ ہوا ہو۔

Unconfused : (a) غیر ابتر ؛ غیر گڈمڈ؛ جس میں خلط مبحث نہ ہوا ہو؛ جو بے ترتیب یا درہم برہم نہ ہو؛ واضح ؛ صاف؛ درست۔

Unconfusedly : (adv.) واضح طورپر؛ صاف طور پر؛ غیرابتر طریقے سے؛ درست طور پر۔

Unconfutable : (a) (۱) جس کو خطا وار ثابت نہ کیا جا سکے۔ (۲) ناقابل تغلیط (دلیل)؛ جس کو غلط ثابت نہ کیا جا سکے۔

Unconfuted : (a) غیر خطا وار؛ جسے خطا وار ثابت نہ کیا گیا ہو؛ دلیل جسے غلط ثابت نہ کیا گیا ہو؛ غیر تغلیط شدہ؛ صحیح؛ درست۔

Uncongeal : (v) غیر منجمد کرنا؛ جماؤ کو دور کرنا؛ پگھلانا؛ یخ بستگی دور کرنا۔

Uncongealed : (a) غیر منجمد کیا ہوا؛ پگھلایا ہوا؛ یخ بستگی کی حالت سے سیال کی حالت میں لایا ہوا؛ غیر منجمد؛ سیال؛ نہ جمایا ہوا۔

Uncongenial : (a) (۱) جو ہم مزاج یا ہمدرد نہ ہو؛ غیرہمدرد؛ بے رحم؛ نا مہربان؛ بے درد؛ غیر درد مند؛ جو دکھ درد کا شریک نہ ہو۔ (۲) غیر موافق؛ غیر مطابق۔ (۳) ناموافق؛ خلاف طبیعت؛ ناگوار؛ جو ہم مذاق نہ ہو۔

Uncongeniality : (n) غیر ہم مزاجی؛ غیر ہم مذاقی؛ بے رحمی؛ بیدردی؛ نا موافقت؛ عدم مطابقت؛ ناگواری۔

Uncongenially : (adv.) طبیعت کے خلاف؛ ناگوار طور پر؛ ناموافق طور پر؛ غیر ہم مذاقانہ۔

Unconjecturable : (a) ناقابلِ قیاس آرائی۔

Unconjugal : (a) غیر ازدواجی۔

Unconnected : (a) (۱) بے جڑا ہوا؛ الگ؛ جدا ۔ (۲) بے سلسلہ؛ بے ربط؛ غیر مربوط ۔ (۳) بے تعلق؛ بے رشتہ؛ جن میں کوئی رشتہ نہ ہو؛ غیر رشتہ دار ۔

Unconnectedly : (adv.) جدا طور پر؛ بے سلسلہ طور پر؛ بے ربط انداز میں ؛ بے تعلقی سے ؛ بے رشتہ طور پر؛ غیر رشتہ دارانہ ۔

Unconnectedness : (n) جدا ہونا؛ بے سلسلہ یا غیر مربوط ہونا؛ بے تعلقی؛ بے رشتگی ۔

Unconnection : (n) بے تعلقی؛ بے رشتگی ۔

Unconquerable : (a) (۱) ناقابلِ فتح؛ جو مغلوب نہ ہو سکے؛ اجیت؛ جسے طاقت سے دبانا ممکن نہ ہو؛ نہ دبنے والا ؛ (مجازاً ذہن وغیرہ) ناقابلِ فتح ۔ (۲) بے قابو؛ قابو میں نہ آنے والا؛ جسے قابو میں نہ لایا جا سکے ۔

Unconquerableness : (n) ناقابلِ فتح ہونا ۔

Unconquerably : (adv.) ناقابلِ فتح طور پر ۔

Unconquered : (a) غیر مفتوح؛ غیر مغلوب؛ غیر مفتوحہ؛ بے قابو ۔

Unconscientious : (a) بے دیانت؛ غیر متدین؛ (اخلاقیات) بے اصول؛ اخلاقی اصول کی پروا نہ کرنے والا ۔

Unconscientiously : (adv.) بے دیانتی سے؛ بے اصولی سے؛ غیر دیانت دارانہ ۔

Unconscientiousness : (n) بے دیانتی؛ بے اصولی ۔

Unconscionable : (a) (۱) اخلاقی احساس سے محروم ؛ بے ضمیر؛ بے ایمان ۔ (۲) بے ایمانی کا ۔ (۳) بالکل غیر واجب؛ نا واجب ۔

Unconscionable : (adv.) (۱) بے ایمانی؛ نا واجبیت ۔ (۲) دیکھو Unconscionably ۔

Unconscionable bargain : (n) (قانون) ناواجبی سودا یا معاملہ ۔

Unconscionably : (adv.) بے ایمانی سے؛ نا واجبی طور پر ؛ غیر واجبی طور پر؛ بے ضمیری کی حد تک ۔

Unconscionableness : (n) بےایمانی؛ ناواجبیت؛ناواجبی ہونا؛ غیر واجب ہونا ۔

Unconscious : (a) (۱) ناواقف؛ بے خبر؛ غافل ۔ (۲) بے ہوش؛ بےحس ۔ (۳) غیر شعوری؛ جس کا احساس یا شعور نہ ہو ۔ (٤) بے قصد؛ جو جان بوجھ کر نہ کیا گیا ہو ۔ (٥) لاشعوری ؛ جو نفس کے اندر واقع ہو مگر اس کا شعور یا ارادے سے تعلق نہ ہو ۔ (٦) غیر ذی روح ۔ (۷) (بطور اسم) دیکھو The Unconcious ۔

The Unconcious : لاشعور؛ تحلیل نفسی کی رو سے ذہن یا نفس کا وہ حصہ جو شعور کی حد سے باہر ہے؛ بیرونِ شعور ۔

Unconscious cerebration : (n) (نفسیات) لاشعوری دماغی عمل ۔

Unconscious mind : (n) (نفسیات) لاشعوری ذہن؛ عقل باطن ۔

Unconsciously : (adv.) (۱) بے خبری میں؛ غفلت میں ۔ (۲) بے ہوشی کی حالت میں ۔ (۳) بے قصد ۔ (٥) غیر شعوری طور پر؛ لاشعوری طور پر ۔

Unconsciousness : (n) (۱) غفلت؛ بے خبری ۔ (۲) بے ہوشی ۔ (۳) بےقصد ہونا ۔ (٤) لاشعوریت؛ عدم شعور؛ غیر شعوری ہونا؛ لاشعور ۔

Unconsecrate : (v) وقف (مذہبی) نہ کرنا؛ بھینٹ نہ چڑھانا؛ نذر نہ گزارننا؛ (کسی دینی کام کے لئے) مخصوص یا موسوم نہ کرنا ۔

Unconsecrate : (a) غیر مقدس؛ غیر متبرک؛ غیر موقوفہ ؛ جسے بھینٹ نہ چڑھایا گیا ہو؛ غیر نذر شدہ ۔

Unconsecrated : (a) (۱) غیر وقف شدہ؛ غیر نذرشدہ؛ غیر موقوفہ ۔ (۲) غیر مقدس؛ غیر متبرک ۔

Unconsequential : (a) دیکھو Inconsequential

Unconsidered : (a) (۱) غیر ملحوظ؛ ناقابل لحاظ؛ نظر انداز ۔ (۲) جو کسی غور و فکر کا نتیجہ نہ ہو؛ بے سوچا سمجھا ۔

Unconsidering : (a) (شاذ) غورو فکر نہ کرنے والا؛ لحاظ نہ کرنے والا؛ ملحوظ نہ رکھنے والا ۔

Unconsolable : (a) دیکھو Inconsolable

Unconsolably : (adv.) دیکھو Inconsolably

Unconsoled : (a) جسے تسلی نہ دی گئی ہو؛ جس کی ڈھارس نہ بندھائی گئی ہو یا دلجوئی نہ کی گئی ہو؛

جس کے آنسو نہ پونچھے گئے ہوں؛ جس کی تشفی نہ کی گئی ہو۔

**Unconsolidated : (a)** (۱) (مٹی) غیر پرت دار؛ نابستہ؛ غیر سخت؛ ڈھیلی ڈھالی۔ (۲) کمزور؛ نا استوار؛ غیر ملحق؛ غیر منظم۔

**Unconsonant : (a)** دیکھو Inconsonant

**Unconspicuous : (a)** دیکھو Inconspicuous

**Unconstilated : (a)** جھرمٹ سے الگ؛ تارا منڈل سے جدا؛ تنہا (ستارہ)۔

**Unconstitutional : (a)** غیر آئینی؛ بے ضابطہ؛ خلافِ دستور اساسی؛ (قانون) خلافِ قانون۔

**Unconstitutionality : (n)** غیر آئینی ہونا؛ بے ضابطگی۔

**Unconstitutionally : (adv.)** دستور اساسی کے خلاف؛ غیر آئینی طور پر؛ بے ضابطگی سے۔

**Unconstrained : (a)** (۱) غیر مجبور؛ غیر پابند؛ اپنے فعل میں آزاد۔ (۲) بے مزاحمت؛ بے جبر؛ آزادانہ۔ (۳) بے تکلف؛ بے تکلفانہ؛ بے روک؛ فطری۔ (٤) غیر ممنوع؛ بلا ممانعت؛ بے ضبط؛ بے قابو۔

**Unconstrainedly : (adv.)** (۱) بے مزاحمت یا جبر کے؛ آزادی سے۔ (۲) بے تکلفی سے؛ کھلے دل سے۔

**Unconstraint : (n)** آزادی؛ بے تکلفی۔

**Unconsulted : (a)** بے مشورہ؛ بے رائے؛ بے اطلاع کئے؛ بغیر رجوع کئے ہوئے۔

**Unconsumeable : (a)** جسےخرچ نہ کیا جاسکے؛ ناقابل مصرف؛ ناقابل صرف؛ جو جلایا جا نہ سکے۔

**Unconsumed : (a)** غیر خرچ شدہ؛ غیرصرف شدہ؛ جس کا مصرف نہ لیا گیا ہو یا جسے خرچ نہ کر ڈالا گیا ہو؛ جسے کھا پی کر یا استعمال کرکے ختم نہ کردیا گیا ہو؛ غیر صرف شدہ؛ جو صرف نہ ہوا ہو؛ جو چل نہ سکا ہو۔

**Unconsuming : (a)** (۱) غیرمسرف؛ اسراف بے جا نہ کرنےوالا؛ برباد نہ کرنے والا؛ جو تنگی یا افلاس میں مبتلا نہ ہو؛ بچا کر خرچ کرنے والا؛ خرچ نہ کرنے والا۔ (۲) نہ جلانے والی (آگ)؛ جو جلاتی نہ ہو۔

**Unconsummate/Unconsummated : (a)** غیر کامل؛ غیر پختہ؛ نامکمل؛ ناپختہ؛ ناقص (خصوصاً نکاح جس میں خلوت صحیحہ نہ ہوئی ہو)۔

**Uncontainable : (a)** (۱) ناقابل شمول۔ (۲) نہ سمانے والا۔ (۳) نہ رکنے والا؛ نہ دبنے والا۔

**Uncontaminate/Uncontaminated : (a)** (۱) خالص؛ غیر آلودہ؛ اچھوتا۔ (۲) غیر نجس؛ بے چھوت؛ پاک۔

**Uncontemned : (a)** جسے حقیر نہ بتایا گیا ہو؛ جس کی ذلالت نہ ہوئی ہو؛ جس کے ساتھ اہانت آمیز سلوک نہ کیا گیا ہو؛ جسے خفیف نہ کیا گیا ہو۔

**Uncontemplated : (a)** (۱) بن سوچا؛ بے ارادہ؛ بے مقصد۔ (۲) غیر متوقع؛ اچانک۔

**Uncontent : (a)** غیر مطمئن؛ غیر قانع؛ ناخوش؛ نا آسودہ۔

**Uncontented : (a)** دیکھو Uncontent

**Uncontentious : (a)** غیر جھگڑالو؛ ملنسار؛ مصالحت جو؛ امن پسند؛ صلح جو۔

**Uncontestable : (a)** ناقابل جنگ؛ناقابلِ جدل؛ناقابلِ مبارزت؛ ناقابلِ مقابلہ۔

**Uncontested : (a)** بلا مقابلہ؛ بغیر جنگ کے؛ بغیر لڑے ہوئے؛ بغیر مقابلہ کئے۔

**Uncontestedly : (adv.)** بلا مقابلہ؛ جنگ کئے بغیر؛ لڑے بغیر۔

**Uncontracted : (a)** بن سکڑا؛ جو سکڑ کر چھوٹا نہ ہوا ہو۔

**Uncontradicted : (a)** بے تردید؛ جس کی تردید نہ ہوئی ہو؛ مسلمہ؛ مانا ہوا۔

**Uncontrollable : (a)** (۱) ناقابلِ ضبط۔ (۲) بے قابو؛ سرکش۔

**Uncontrollableness : (n)** (۱) ناقابلِ ضبط ہونا۔ (۲) بے قابو پن؛ سرکشی۔

**Uncontrollably : (adv.)** ناقابلِ ضبط طریقے سے؛ سرکشی سے۔

**Uncontrolled : (a)** (۱) بے ضبط؛ جو ضبط نہ کیا جائے؛ غیر منضبط۔ (۲) بے قابو؛ مطلق العنان؛ بے لگام۔

Uncontrolledly : (adv.) (۱) بے ضبطی سے ۔ (۲) بے روک ٹوک؛ مطلق العنانی سے ۔

Uncontroversial : (a) غیر متنازع؛ غیر نزاعی؛ بے حجت؛ جس میں نزاع یا حجت کی گنجائش نہ ہو ۔

Uncontroversially : (adv.) غیر نزاعی طور پر؛ بلا حجت ۔

Uncontroverted : (a) (۱) بےنزاع؛ جس میں نزاع نہ کیا جائے ۔ (۲) (منطق) مسلمہ؛ مانا ہوا؛ نابحث طلب ۔

Uncontrovertibility : (n) دیکھو Incontrovertibility

Uncontrovertible : (a) دیکھو Incontrovertible

Uncontrovertibly : (adv.) دیکھو Incontrovertibly

Unconventional : (a) (۱) خلاف رسم و رواج؛ خلاف دستور ۔ (۲) آزادہ رو؛ آزاد؛ غیر پابند رسم؛ غیررسمی؛ آزادانہ؛ آزادہ روی کا ۔

Unconventionalism : (n) (۱) خلاف رسم و رواج ہونا؛ خلاف دستور ہونا ۔ (۲) غیر رسمیت؛ آزادہ روی ۔

Unconventionality : (n) دیکھو Unconvenitonalism

Unconventionally : (adv.) رسم ورواج یا دستور کے خلاف؛ غیر رسمی طور پر؛ آزادہ روی سے ۔

Unconventionalness : (n) دیکھو Unconventionalism

Unconversable/Unconversible : (a) (۱) غیر خوش بیان ؛ ناگویا؛ بد تقریر ۔ (۲) جس سے سابقہ مشکل ہو ۔ (۳) نا ملنسار؛ نا آمیز؛ اکل کھرا ۔

Unconversant : (a) ناواقف (کسی فن یا کسی چیز سے) ۔

Unconversible : (a) دیکھو Unconversable

Unconvert : (v) (مذہب، رائے وغیرہ) تبدیل نہ کرنا؛ تبدیل نہ کرانا؛ نہ بدلنا ۔

Unconverted : (a) (۱) غیر منقلب؛ غیر تحویل شدہ؛ جو بدلا نہ ہو ۔ (۲) جس نے مذہب یا عقیدہ نہ بدلا ہو؛ جس نے رائے نہ بدلی ہو ۔

Unconvertible : (a) غیر تغیر پذیر؛ غیر مبادلہ پذیر؛ ناقابلِ بدلی؛ جس کو تبدیل نہ کیا جا سکتا ہو ۔

Unconvicted : (a) غیر سزا یافتہ؛ جسے مجرم قرار نہ دیا گیا ہو؛ جس کو سزا نہ سنائی گئی ہو؛ (قانون) غیر سزا یاب ۔

Unconvinced : (a) غیر قایل؛ جسے یقین نہ آیا ہو ۔

Unconvincing : (a) غیر معقول؛ ناقابل یقین؛ جس پر یقین نہ کیا جا سکے ۔

Unconvincingly : (adv.) غیر معقول طور پر؛ ناقابل یقین انداز میں ۔

Uncooked : (a) بغیر پکایا ہوا؛ ناپخت؛ نا پختہ ۔

Uncool : (a) (عامیانہ) (رقص و موسیقی) ناگوار؛ سمع خراش (موسیقی)؛ ناخوب ۔

Uncooled : (a) بغیر ٹھنڈا کیا ہوا؛ جس کو ٹھنڈا نہ کیا گیا ہو ۔

Uncoop : (v) جھولے میں سے نکالنا؛ ٹوکری میں سے نکالنا ۔

Uncord : (v) رسی کھولنا ۔

Uncordial : (a) غیر قلبی؛ بے دل کا؛ غیر مخلصانہ ۔

Uncordially : (adv.) بے دلی سے؛ غیر مخلصانہ طور پر ۔

Uncork : (v) (۱) بوتل کا کاگ کھولنا ۔ (۲) (بول چال) (جذبات وغیرہ) ظاہر کرنا ۔

Uncorked : (a) (۱) بے کاگ؛ جس میں کاگ نہ ہو ۔ (۲) بےپردہ؛ بے نقاب؛ ظاہر؛ کھلا ہوا ۔

Uncorrected : (a) غیر تصحیح شدہ؛ غیر اصلاح شدہ؛ نادرست؛ غیر صحیح ۔

Uncorroborated : (a) غیر مصدقہ؛ بے تصدیق؛ بے ثبوت ۔

Uncorroded : (a) (۱) غیرزنگ آلود ۔ (۲) بےگلا ہوا؛ جو تیزاب سے گلا نہ ہو ۔

Uncorrupt : (a) غیر فاسد؛ غیر ناقص؛ غیر تصحیف شدہ؛ غیر تحریف شدہ (عبارت) ؛ غیر رشوت خوار؛ شریف؛ راست باز؛ خوش اطوار؛ خوب؛ بہتر؛ درست؛ صحیح حالت میں؛ جو بگڑا یا خراب نہ ہوا ہو ۔

Uncorrupted : (a) (۱) بن سڑا؛ جو خراب نہ ہوا ہو ۔ (۲) بن بگڑا ۔ (۳) بے رشوت؛ جسے رشوت نہ دی گئی ہو ۔

Uncorruptedly : (adv.) درست طور پر ؛ غیر ناقص طور پر ؛ راست بازی سے ؛ بہتر طور پر؛ خوبی کے ساتھ ؛ بے رشوت طور پر ؛ بغیر رشوت لئے ہوئے۔

Uncorruptedness : (n) درستی؛ راستی؛ بہتری؛ خوبی؛ خوش اطواری؛ خوش خلقی؛ غیر رشوت خور ہونا ۔

Uncorruptible : (a) جو نہ سڑے نہ خراب ہو؛ ناقابل تحریف یا تصحیف ؛ جو رشوت خوار نہ بن سکے؛ جسے بگاڑا نہ جا سکے (اخلاقی یا دیگر اعتبار سے)؛ غیر فساد پذیر؛ غیر رشوت پذیر ۔

Uncorruption : (n) راستی؛ درستی؛ غیر رشوت خوری؛ خوش اطواری؛ راست بازی؛ خوش خلقی؛ خوبی؛ اچھائی؛ بہتری۔

Uncorruptly : (adv.) غیر فاسد یا غیر ناقص طور پر؛ غیر رشوت خوارانہ؛ بغیر رشوت لئے؛ راستی سے؛ خوبی سے؛ خوش اطواری سے ۔

Uncorruptness : (n) غیر رشوت خوری؛ خوش اطواری؛ راستی؛ راست بازی؛ اچھائی؛ خوبی؛ بہتری۔

Uncorseted : (a) (عورت) جو پیٹی کسے ہوئے نہ ہو ۔

Uncostly : (a) غیر قیمتی؛ کم قیمت؛ ارزاں ۔

Uncounselled : (a) بے مشورہ؛ بے صلاح؛ جس کو کوئی صلاح یا مشورہ نہ دیا گیا ہو؛ بے ترغیب؛ بے سفارش۔

Uncountable : (a) (۱) بےشمار؛ لاتعداد؛ ناقابل شمار؛ (نبض وغیرہ) ناقابل شمار حد تک تیز ؛ بہت تیز (اتنی کہ جسے شمار نہ کیا جا سکے) ۔ (۲) ناقابل تخمینہ؛ بے اندازہ؛ اندازے سے باہر؛ بے انتہا؛ بے حد؛ بے پایاں ۔

Uncounted : (a) (۱) غیر شمردہ؛ غیر محسوب؛ جسے گنا نہ گیا ہو ۔ (۲) جو شمار میں نہ آیا ہو ؛ جس کو شامل حساب نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) جسے بچارا نہ گیا ہو؛ (کوئی شے) جس کا خیال نہ کیا گیا ہو۔

Uncountenanced : (a) (۱) بے تائید؛ بے حمایت؛ جسے دوسروں کی حمایت یا تائید حاصل نہ ہو؛ جس کی پشت پناہی نہ ہوئی ہو ۔ (۲) بے منظوری؛ جو منظور نہ ہوا ہو؛ غیر منظور شدہ؛ جس کو جائز نہ رکھا گیا ہو ۔

Uncounterfeit : (a) غیر نقلی؛ غیر مصنوعی؛ غیر بناوٹی؛ غیر ملتبس۔

Uncounterfeited : (a) غیر جعلی؛ غیر نقلی؛ اصلی؛ جو بناوٹی نہ ہو؛ جو نقلی یا جعلی نہ بنایا گیا ہو ۔

Uncouple : (v) (۱) (جوڑا جوڑا بندھے ہوئے کتوں کو) تسمے یا ڈوری سے کھول دینا؛ (شکار کا پیچھا کرنے کےلئے) بندھے ہوئے کتے کو آزاد کرنا ۔ (۲) ریل کے ڈبوں کو الگ کرنا؛ جدا کرنا؛ علاحدہ کرنا؛ جوڑ کھولنا ۔

Uncoupled : (a) (۱) (رسی یا زنجیر سے) کھلا ہوا (کتا)؛ (شکار کا پیچھا کرنے کے لئے) کھولا ہوا (کتا) ۔ (۲) بے جڑا؛ الگ کیا ہوا؛ علاحدہ کیا ہوا ۔

Uncoursed : (a) (تعمیرات) بے ردہ ۔

Uncoursed rubble : (n) (تعمیرات) بے ردہ گند ۔

Uncourted : (a) جس نے دربار داری نہ کی ہو؛ جسے دربار داری کے آداب نہ معلوم ہوں؛ جسے خوشامد کرنی نہ آتی ہو؛ جو رجھانا نہ جانتا ہو ۔

Uncourteous : (n) غیر خلیق؛ کج خلق؛ غیر مہذب؛ غیر شائستہ؛ بے ادب ۔

Uncourteously : (adv.) غیر مہذب طور پر؛ کج خلقی سے؛ غیر شائستہ انداز میں۔

Uncourteousness : (n) کج خلقی؛ بے ادبی؛ بد تہذیبی؛ ناشائستگی۔

Uncourtliness : (n) (۱) غیر درباری ہونا ۔ (۲) بھدا پن؛ بے سلیقگی؛ بے تمیزی۔

Uncourtly : (a) (۱) غیر درباری ۔ (۲) بھدا؛ بے سلیقہ؛ بے تمیزی کا ۔

Uncouth : (a) [OE. 'uncup'.] (۱) (قدیم یا متروک) انوکھا؛ نرالا؛ غیر معمولی ۔ (۲) (ادبی زبان میں) سنسان؛ ویران؛ ناگزار (مقام) ۔ (۳) غیر متمدن؛ بدویانہ؛ بے آرام (زندگی) ۔ (٤) بے ہنگم؛ بد قطع؛ بھدا؛ اجڈ؛ بھونڈا؛ بے ڈرل؛ بے ڈھنگا؛ گنوارو (شخص، وضع قطع، معاشرت، حرکات وغیرہ) ۔ (٥) ثقیل ؛ نا ہموار؛ مغلق؛ بے لوچ؛ درشت (زبان)۔

Uncouth : (n) (بول چال) (جمع) خبریں ۔

**Uncouthly : (adv.)** (۱) غیر متمدن طریقے سے ۔ (۲) بے ہنگم یا بھدے طریقے سے؛ گنوارپن سے؛ اجڈپن سے؛ بھونڈے طریقے سے ۔ (۳) مغلق یا ثقیل الفاظ میں۔

**Uncouthness : (n)** (۱) بدویت؛ غیر متمدن ہونا ۔ (۲) بھدا پن؛ گنوارپن؛ اجڈپن؛ بھونڈا پن؛ بے ڈھنگا پن ۔ (۳) ثقالت؛ بے لوچ پن ۔

**Uncovenanted : (a)** (۱) غیر موعود؛ جن کا وعدہ یا اقرار نہ ہو ۔ (۲) بے معاہدہ؛ جس کے متعلق کوئی معاہدہ نہ ہو ۔

**Uncovenanted civil service : (n)** ہندوستان کی سول سروس کی وہ شاخ جس میں میعادِ ملازمت کی پابندی نہیں ھے اور پنشن نہیں ملتی ۔

**Uncover : (v)** (۱) سرپوش اٹھانا؛ کھولنا؛ غلاف اتارنا؛ خوان پوش ہٹانا ۔ (۲) ظاہر کرنا؛ بے پردہ کرنا؛ بے نقاب کرنا؛ منکشف کرنا ۔ (۳) ٹوپی سر سے اتارنا (احترام کے خیال سے) ۔ (٤) (فوج) (اگلی صف کا) دائیں یا بائیں طرف گھومنا اور پچھلی صف کا گولہ باری کی زد پر آنا ۔ (٥) ننگا ہونا؛ لباس اتارنا؛ بے لباس ہونا؛ برہنہ ہونا؛ عریاں ہونا؛ بے پردہ ہونا؛ بے نقاب ہونا ۔

**Uncovered : (a)** (۱) بے چھت؛بغیر چھت کا؛ اوپر سے کھلا ہوا؛ بغیر چھپر کا ۔ (۲) بے لباس؛ غیر ملبوس؛ عریاں؛ برہنہ؛ ننگا؛ بے پردہ؛ بے نقاب؛ سر کھلا؛ ننگے سر؛ بے دستار ۔ (۳) (عورت) بے پردہ؛ بے نقاب ۔ (٤) بغیر ڈھکا؛ کھلا؛ بے غلاف؛ بے سرپوش ۔ (٥) غیر محفوظ ؛ بے حفاظت ۔ (٦) جس کا بیمہ نہ ہوا ہو؛ بغیر بیمہ ۔

**Uncovered school : (n)** (تعلیمات) زیر سما مدرسہ ۔

**Uncoveted : (a)** غیر مرغوب؛ نا مرغوب؛ جس کی کسی کو خواہش یا طمع نہ ہو؛ غیر مطبوع۔

**Uncovetous : (a)** بے لالچ؛ بے حرص؛ بے طمع؛ جو بندۂ حرص و ہوس نہ ہو؛ غیر لالچی؛ غیر حریص؛ غیر طامع۔

**Uncowl : (v)** جبہ یا کلاہ اتارنا؛ راہبوں کے حلقے سے خارج کرنا؛ راہب کا درجہ چھین لینا ۔

**Uncracked : (a)** جو ٹوٹا یا تڑقا ہوا نہ ہو؛ جس میں درز یا شگاف نہ پڑا ہو؛ (شیشہ) جس میں بال نہ آیا ہو۔

**Uncramped : (a)** جس میں اڑواڑ نہ لگی ہو؛ جس میں کلاب نہ باندھی گئی ہو؛ (پٹھا) جس میں اینٹھن یا اکڑن نہ ہو؛ جو اکڑا ہوا نہ ہو ۔

**Uncrannied : (a)** بے درز؛ بے شگاف؛ بے روزن؛ جس میں سوراخ یا دراڑ نہ ہو؛ جو درزدار نہ ہو ۔

**Uncreate : (v)** نیست و نابود کرنا؛ مٹانا؛ خاک میں ملانا؛ ناپید کرنا؛ معدوم کرنا ۔

**Uncreated : (a)** (۱) نامخلوق؛ جو تخلیق کے خصوصی عمل کے ذریعہ وجود میں نہ لایا گیا ہو؛ جو عمل تخلیق کے بغیر موجود ہو؛ جو خلق نہ ہوا ہو اور موجود ہو؛ از خود موجود؛ قدیم؛ ازلی؛ جسے کسی نے بنایا نہ ہو؛ جو ہمیشہ سے موجود ہو کبھی پیدا نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) جس کی ابھی تخلیق نہ ہوئی ہو؛ ناپید؛ غیر تخلیق شدہ؛ نا آفریدہ؛ جو ابھی پیدا نہ کیا گیا ہو ۔

**Uncreatedness : (n)** (۱) نامخلوقیت؛ ازلیت؛ قدامت ۔ (۲) غیر تخلیق شدہ ہونا؛ نا آفریدگی ۔

**Uncreditable : (a)** غیرمستحسن؛نا پسندیدہ؛ ناقابل تعریف؛ موجب بے اعتباری ؛ ناقابلِ اعتبار؛ باعثِ بدنامی؛ شرمناک ۔

**Uncredited : (a)** جس پر اعتبار نہ کیا گیا ہو؛ جس پر یقین نہ کیا گیا ہو؛ جسے تسلیم نہ کیا گیا ہو؛ بے اعتبار ۔

**Uncrested : (a)** بے کلغی؛ غیر کلغی دار؛ بے تاج (پرند) ۔

**Uncrippled : (a)** بے لڑکھڑاہٹ؛ بے جھجك؛ بغیرلنگڑائے ہوئے؛ بےلنگ؛ اس طرح کہ چال نہ بگڑے ؛ بے لغزش ۔

**Uncritical : (a)** (۱) بےتنقید؛ غیر معترض؛ غیر تنقیدی؛ غیر معترضانہ؛ جو تنقید پر مائل نہ ہو ۔ (۲) غیر نقادانہ؛ غیر مبصرانہ؛ غیر نقاد؛ غیر مبصر ۔ (۳) خلافِ اصول تنقید؛ خلافِ اصول نقادی۔

**Uncritically : (adv.)** (۱) غیر تنقیدی طور پر ۔ (۲) غیر مبصرانہ یا غیر نقادانہ طور پر ۔ (۳) اصولِ تنقید کے خلاف ۔

**Uncriticized : (a)** جس پر تنقید نہ ہوئی ہو؛ جو تنقید کی زد میں نہ آیا ہو؛ جس پر تبصرہ نہ کیا گیا ہو۔

Uncropped : (a) (۱) (پھول وغیرہ) جن کے سرے جانوروں نے نہ چر لئے ہوں؛ بغیر چرا ہوا؛ (مجازاً) جس کےپھول نہ توڑ لئے گئے ہوں؛ باکرہ؛ با عصمت؛ کنواری؛ جس کی عصمت دری نہ ہوئی ہو؛ جس کا ازالہء بکارت نہ ہوا ہو۔ (۲) جسے کاٹا یا چھانٹا نہ گیا ہو؛ جسے کاٹ کر چھوٹا نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) افتادہ؛ پریت؛ بغیر جوتی ہوئی (زمین)؛ پڑتی۔

Uncross : (v) ایك دوسرے پر ترچھی رکھی ہوئی چیز(ہاتھ، پاؤں، میز کے کانٹوں وغیرہ) کو سیدھا کرنا ۔

Uncrossed : (a) (۱)بے صلیب بنائے؛ بغیر ایك دوسرے کو کاٹے ہوئے ۔ (۲) بے مخالفت؛ بے مزاحمت ۔ (۳) بے لکیروں کا؛ (بینك کا) معمولی چیك جس پر دو تر چھی لکیریں نہ ہوں اور جسے چیك بردار بغیر کسی قید کے وصول کر سکے؛ نا خط کشیدہ۔

Uncrowded : (a) بے بھیڑ؛ بے ازدحام؛ جہاں زیادہ بھیڑ بھاڑ نہ ہو۔

Uncrown : (v) (بادشاہ) کو معزول کردینا؛تخت سےاتار دینا؛ تاج و تخت سے محروم کر دینا ۔

Uncrowned : (a) (۱) جس کی رسم تاجپوشی نہ ادا ہوئی ہو۔ (۲) بے تاج کا؛ جو بادشاہ نہ ہو مگر شاہی اقتدار یا مرتبہ رکھتا ہو ۔

Uncrowned king : (n) بے تاج کا بادشاہ؛ وہ جسے بادشاہ کا لقب حاصل نہ ہو مگر شاہانہ قوت اور عزت رکھتا ہو۔

Uncrumple : (v) جھرّیاں یا شکنیں دور کرنا؛ جھرّیوں یا شکنوں سے پاك ہونا؛ استری کرنا؛ سلوٹیں دور کرنا؛ چکنا کرنا ۔

Uncrumpled : (a) شکن دور کیا ہوا؛ چکنا کیا ہوا؛ استری کیا ہوا؛ سلوٹیں دور کیا ہوا ۔

Uncrushable : (a) جسے کچلا یا پیسا نہ جا سکے ؛ مضبوط؛ سخت؛ قوی۔

Uncrushed : (a) بغیر پیسا ہوا؛ بغیر کچلا ہوا ۔

Uncrystallizable : (a) غیر قلم پذیر؛ جو قلم بننے کے لائق نہ ہو؛ جسے قلمایا نہ جا سکتا ہو ۔

Uncrystallized : (a) بغیر قلمایا ہوا ۔

Unction : (n) [L. 'unctio, unction'.] (۱) رسم تدہین؛ پاك روغن کی مالش کی رسم جو کیتھولك فرقے میں نزع کے وقت اور بادشاہوں کی تاجپوشی کے وقت ادا ہوتی ہے ۔ (۲) (روغن کی) مالش علاج کے طورپر ۔ (٤) مالش کی دوا ۔ (٥) (مجازاً) روغنِ قاز؛ خوشامد کی باتیں یا حرکتیں؛ چکنی چپڑی باتیں ۔ (٦) رقت؛ دلسوزی (لہجے یا الفاظ میں) ۔ (٨) لطف؛ مزہ (بیان میں)۔

Tell the story with much unction : کسی قصے کومزے لے لے کر بیان کرنا ۔

Unctional : (a) روحانی جوش و خروش سے پُر؛روحانی جوش سے بھرا ہوا ۔

Unctuosity : (n) [med. L. 'unctuositas'.] (۱) چکنا چپڑا ہونا ۔ (۲) مصنوعی جوشیلاپن ۔

Unctuous : (a) [med. L. 'unctuosus'.] (۱) چکنی؛ چرب دار؛ روغنی (گوشت) ؛ روغن دار (معدنیات) ۔ (۲) نرم ، زرخیز اور لِسلسی (چکنی مٹی) ۔ (۳) روغنی اجزاء سے پُر (بھاپ) ۔ (٤) چکنی؛ روغنی (چھونے یا دیکھنے میں) ۔ (٥) پُر جوش؛ خصوصاً مصنوعی جوش یا رقت کا؛ مصنوعی جوش یا رقت ظاہر کرنے والا؛ چکنی چپڑی باتیں بنانے والا ۔

Unctuously : (adv.) (۱) چکنی چپڑی باتوں کے انداز میں ۔ (۲) پُر جوش طریقے سے (خصوصاً مصنوعی جوش سے)۔

Unctuousness : (n) (۱) چکنا چپٹرا ہونا ۔(۲) مصنوعی جوشیلاپن۔

Unculled : (a) بے چُنے (پھول)؛ بے اکٹھا کئے ہوئے (پھول وغیرہ)؛ غیر منتخبہ؛ بن چھنٹا ۔

Unculpable : (a) بے گناہ؛ جس نے جرم نہ کیا ہو؛ جو سزا کا مستحق نہ ہو ۔

Uncultivable : (a) ناقابلِ کاشت ۔

Uncultivate : (v) (۱) کاشت نہ کرنا؛ فصل نہ اُگانا۔ (۲) وحشی بنانا؛ نوق نفاست و لطافت اور تہذیب سے بے بہرہ کرنا ۔(۳) ترقی کو روك دینا ۔

Uncultivated : (a) (۱) غیر مہذب؛ غیر متمدن؛ ناشائستہ؛ وحشی؛ وحشیانہ؛ نوقِ حسن و لطافت سے محروم ۔ (۲) بے بویا ہوا؛ جنگلی (پودا،

درخت) ۔ (۳) غیر مزروعہ؛ افتادہ (کھیت)؛ پڑتی ۔ (٤) غیر تربیت یافتہ ۔ (٥) (مجازاً) غیر مروجہ؛ غیر رائج؛ غیر ترقی یافتہ ۔

Uncultivation : (n) (۱) غیر مزروعہ ہونا؛ کاشت نہ ہونا ۔ (۲) وحشت؛ تہذیب اور ذوق حسن و لطافت سے عاری ہونا ۔

Unculture : (v) وحشی بنانا؛تہذیب اورذوق نفاست ولطافت سے بے بہرہ کرنا ۔

Uncultured : (a) غیر مہذب؛ غیر متمدن؛ غیر تعلیم یافتہ؛ غیر تربیت یافتہ ۔

Uncunning : (a) سیدھا سادہ؛ جو عیار و مکار نہ ہو ۔

Uncunningly : (adv.) سیدھے سادے طور پر؛ بے چالاکی سے؛ غیر عیارانہ ۔

Uncunningness : (n) سیدھا سادہ ہونا؛ غیر عیاری ۔

Uncurable : (a) لا علاج ۔

Uncurb : (v) آزاد چھوڑ دینا؛ بے لگام چھوڑ دینا ۔

Uncurbable : (a) جس کو دبایا نہ جا سکے؛ جس کی روک تھام نہ ہو سکے ۔

Uncurbed : (a) (۱) بے روک؛ آزاد؛ بےمہار۔ (۲)بے نمد؛ بے دہانے کی (لگام) ۔ (۳) (مجازاً) بے ضبط کیا ہوا؛ بےروکا ہوا ۔

Uncurdled : (a) غیر منجمد؛ بے جما ۔

Uncured : (a) غیر تندرست؛ بیمار؛ شفا نا یافتہ ۔

Uncurious : (a) (۱) دیکھو Incurious ۔ (۲) غیر متجسس؛ جو آگہی طلب نہ ہو ۔

Uncuriously : (adv.) غیر متجسسانہ؛ بغیر تجسس کے ۔

Uncurl : (v) اینٹھن دور کرنا؛ خم دور کرنا ؛ پیچ دور کرنا؛ سیدھا ہونا یا کرنا ۔

Uncurled : (a) سیدھا کیا ہوا؛ خم دور کیا ہوا ۔

Uncurling : (a) خم دور کرنے والا؛ اینٹھن دور کرنے والا ۔

Uncurrent : (a) غیر مروجہ ۔

Uncurse : (v) کسی کو بددعا سے آزاد کرنا؛ ( کسی پر سے) شراپ واپس لینا؛ شراپ کے اثر سے نجات دینا ۔

Uncursed/-st : (a) شراپ سے نجات دلایا ہوا ۔

Uncurtailed : (a) مختصر نہ کیا ہوا؛ چھوٹا نہ کیا گیا ہوا؛ پورا ۔

Uncurtain : (v) بے حجاب کرنا؛ بے پردہ کرنا ۔

Uncurtained : (a) بےحجاب؛ بے پردہ ۔

Uncus : (n) [L.] آنکس؛ آنکُس کی طرح ابھار ۔

Uncushioned : (a) بے گدّوں کا ۔

Uncustomary : (a) رسم و رواج اور دستور کے خلاف ۔

Uncustomed : (a) (۱) لا محصول اور چنگی سے بری ۔ (۲) بے محصول ؛ جس کی چنگی ادا نہ ہوئی ہو ۔ (۳) غیر عادی (قدیم) ۔

Uncut : (a) (۱) کٹا ہوا نہیں بلکہ زخمی شدہ ۔ (۲) بغیر کٹا ہوا ۔ (۳) غیر ترا شیدہ ۔ (٤) خصوصاً کتاب کے بے کٹے ہوئے صفحے ۔ (٥) غیر مخلص؛ غیر مختصر شدہ (ڈراما وغیرہ) ۔

Undam : (v) باندھ یا بند توڑنا؛ سدّ راہ کو ہٹانا ۔

Undamaged : (a) (۱) بے نقصان؛ نقصان سے محفوظ ۔ (۲) بن بگڑا؛ بے داغ؛ جو خراب نہ ہوا ہو ۔ (۳) سالم؛ صحیح سلامت ۔

Undamned : (n) (۱) نا ملعون؛ نامردود ۔ (۲) غیر دوزخی ۔

Undamped : (a) (۱) غیر افسردہ؛ غیر پژمردہ ؛ گھٹن سے محفوظ ۔ (۲) شکست حوصلہ سے بچا ہوا ۔ (۳) (جو نمی اور رطوبت کی وجہ سے) سڑا نہ ہو (پودے کے لئے) ۔

Undangerous : (a) خطرہ سے خالی؛ جوکھم سے خالی ۔

Undaring : (a) (۱) بے ہمت؛ بزدل ۔ (۲) بزدلانہ ؛ بے حوصلگی کا ۔

Undarkened : (a) روشن؛ تاریکی سے دور ۔

Undarned : (a) بے رفو ۔

Undashed : (a) (۱) غیر برباد شدہ؛ ریزہ ریزہ ہونے سے محفوظ ۔ (۲) بے نقصان (مجازی) ۔ (۳) حوصلہ مند ۔

Undated : (a) (۱) بےتاریخ؛ جس پر تاریخ نہ ہو ۔ (۲) بےتعین تاریخ؛ جس کی تاریخ یا زمانہ تحقیق نہ ہوا ہو ۔ (۳) کسی اہم واقعہ یا حادثے سے خالی ۔

Undaunted : (a) (۱) بے خوف؛ جو ڈرا نہ ہو؛ غیر خائف ۔ (۲) نڈر ؛ دلیر ؛ جری؛ بہادر؛ دلیرانہ ۔

Undauntedly : (adv.) بہادری سے؛ بے فکری سے؛ دلیری سے؛ بے خوفی سے ۔

Undauntedness : (n) بہادری؛ بے خوفی؛ دلیری ۔

Undazed : (a) (۱) باہوش وحواس ۔ (۲) جس کے جسم واعضاء ٹھنڈك سے شل نہ ہوئے ہوں ۔ (۳) غیر ضائع شدہ؛ بے سڑی ہوئی (روٹی، لکڑی وغیرہ) ۔

Undazzled : (a) (۱) آنکھیں جو خیرہ نہ ہوئی ہوں ۔ (۲) جو مرعوب نہ ہوا ہو ؛ جو بوکھلایا نہ ہو (مجازاً) ۔ (۳) جو چمك دمك سے مات نہ کھایا ہو ۔

Undazzling : (a) (۱) جو خیرہ نہ کرے (آنکھوں کو) ؛ جس سے آنکھیں نہ چندھیائیں ۔ (۲) جو حواس باختہ نہ کرے ؛ جو اپنی چمك دمك سے مرعوب نہ کرے ۔

Undeadened : (a) (۱) جو مرا نہ ہو؛ جسے مارا نہ گیا ہو ۔ (۲) جس میں قوت، احساس اورجوش باقی ہو ۔

Undeadly : (a) غیر مہلك؛ جو جان لیوا نہ ہو ۔

Undealt : (a) (۱) غیر تقسیم شدہ؛ بے دیا ہوا ۔ (۲) جس کے ساتھ میل جول نہ رکھا گیا ہو؛ جس کے ساتھ سلوك نہ کیا گیا ہو (اچھا یا برا)؛ جس کے ساتھ کاروبار نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) جس موضوع پر بحث نہ ہوئی ہو ۔

Undear : (a) نا پسندیدہ؛ ناگوار خاطر؛ جو پیارا نہ ہو ۔

Undebarred : (a) (۱) غیر خارج شدہ ۔ (۲) غیر ممنوعہ ۔ (۳) غیرمحروم شدہ؛ جسے باز نہ رکھا گیا ہو؛ جسے روکا نہ گیا ہو ۔

Undebased : (a) جسے حقیر و ذلیل نہ کیا گیا ہو؛ جو بے قدر نہ ہو؛ کھرا؛ جو کھوٹا نہ ہو؛ جس میں آمیزش نہ ہو ۔

Undebated : (a) بے بحث؛ بے مباحثہ؛ جس پر مباحثہ نہ ہوا ہو ۔

Undecayable : (a) (۱) جو زائل نہ ہو؛ جو خراب و برباد نہ ہو ۔ (۲) (طاقت، صحت، حسن وغیرہ) غیر زوال پذیر ۔ (۳) جس میں کمی نہ ہو ۔

Undecayed : (a) غیر ضائع شدہ؛ جو زوال سے محفوظ ہو؛ غیر برباد شدہ ۔

Undecaying : (a) برباد اور خراب نہ ہونے والا؛ ضائع نہ ہونے والا؛ غیر زوال پذیر ۔

Undeceivable : (a) جسے فریب نہ دیا جاسکے؛ جسے ٹھگا نہ جاسکے ؛ فریب نا پذیر ۔

Undeceivableness : (n) فریب ناپذیری ۔

Undeceivably : (adv.) فریب نا پذیری سے ۔

Undeceive : (v) کسی کو فریب سے نجات دلانا؛ غلط اور مہمل خیال سے نجات دینا؛ صحیح بات بتانا ۔

Undeceived : (a) غیر فریب خوردہ؛ بے دھوکا کھایا ہوا؛ جس نے دھوکا نہ کھایا ہو ۔

Undeceiver : (n) فریب سے نجات دلانے والا؛ صحیح بات بتانے والا ۔

Undeceiving : (n) غلط اور مہمل خیالات سے نجات دینا ۔

Undeceiving : (a) فریب سے نجات دینے والا؛ غلط خیالات سے چھٹکارا دینے والا؛ فریب کا پردہ ہٹاکر حقیقت سے آشنا کرنے والا ۔

Undecent : (a) (بول چال) ناشائستہ؛ بے شرم؛ بے حیا؛ فحش؛ بے حیائی کا؛ بے شرمی کا ۔

Undeception : (n) (۱) فریب سے نجات دینا؛ دھوکے سے چھٹکارا پانا ۔ (۲) سچائی ۔

Undecided : (a) (۱) غیر فیصل شدہ؛ غیر طے شدہ ۔ (۲) بے ٹھکانے (موسم) ۔ (۳) بےقوت فیصلہ؛ قوت فیصلہ سے محروم ؛ (عمل ، خیال وغیرہ) جو کسی نتیجہ کو نہیں پہنچ سکے ۔ (٤) مذبذب؛ غیر معین ۔

Undecidedly : (adv.) مذبذب طریقے سے؛ غیر یقینی طور پر؛ دگدا کی حالت میں ۔

**Undecimal : (a)** [L. 'undecim'.] گیارہ کی عدد سے متصف ۔

**Undecipher : (v)** (۱) کسی مبہم چیز کا مطلب سمجھنا؛ (رموزی عبارت کو) معمولی تحریر میں لکھنا۔ (۲) نا قابل فہم بنانا؛ نا قابل تعبیر بنا دینا؛ نا قابل حل بنادینا ۔

**Undecipherable : (a)** نا قابلِ حل؛ نا قابلِ فہم؛ ناقابلِ تعبیر؛ جو پڑھا نہ جاسکے یا حل نہ کیا جاسکے ۔

**Undeciphered : (a)** جسے حل نہ کیا گیا ہو؛ جس کی تعبیر نہ کی گئی ہو؛ جسے پڑھا نہ جا سکا ہو ۔

**Undecisive : (a)** غیر فیصلہ کن؛ غیر نتیجہ رس ۔

**Undecisively : (adv.)** غیر فیصلہ کن انداز میں ۔

**Undecisiveness : (n)** غیر فیصلہ کن ہونا؛ غیر نتیجہ رس ہونا ۔

**Undeck : (v)** آرائش سے علاحدہ کرنا؛ بے آراستہ کرنا یا ہونا ۔

**Undeclared : (a)** غیر اعلان شدہ؛ غیر اعلان کردہ ۔

**Undeclinable : (a)** (۱) نا قابلِ انحطاط؛ غیر زوال پذیر ۔ (۲) جس میں انحطاط نہ آسکے (اخلاقاً) ۔ (۳) ناقابلِ رد؛ ناقابلِ انکار (دعوت، پیشکش وغیرہ)۔

**Undeclined : (a)** (۱) غیر زوال شدہ ۔(۲) جس میں انحطاط نہ ہوا ہو (اخلاقاً) ۔(۳) جسے رد نہ کیا گیا ہو؛ جسے قبول کرنے سے انکار نہ کیا گیا ہو ۔

**Undecompounded : (a)** بے سڑا ہوا؛ بے گلا ہوا؛ غیر منتشر ۔

**Undedicated : (a)** (۱) نذر نہ کیا ہوا؛ مخصوص نہ کیا ہوا؛ وقف نہ کیا ہوا ۔ (۲) غیر معنون؛ غیر منسوب؛ تہدیہ نہ کیا ہوا ۔

**Undee/Unde'(e) : (a)** [F. 'unde',' undee'.] لہر دار؛ لہر کی شکل کا ۔

**Undeemed : (a)** بے سمجھا ہوا؛ بے جانا ہوا؛ جس کے متعلق قیاس نہ کیا گیا ہو؛ غیر تصور کردہ؛ غیر شمردہ ۔

**Undefaced : (a)** (۱) اصلی شکل یا ہئیت والا؛ غیر مسخ شدہ؛ جسے بدنما نہ کیا گیا ہو ۔(۲) (مجازاً) جسے مٹایا یا ماند نہ کیا گیا ہو ۔

**Undefamed : (a)** نیک نام؛ جو رسوا نہ ہو؛ غیر متہم؛ ہتک عزتی سے بری ۔

**Undefeatable : (a)** ناقابلِ شکست؛ جسے مغلوب نہ کیا جاسکے؛ جو ہرایا نہ جاسکے ۔

**Undefeated : (a)** غیر شکست خوردہ؛ جسے ہزیمت نہ ہوئی ہو ؛ جو مغلوب یا زیر نہ ہوا ہو ۔

**Undefended : (a)** (۱) (حملہ یا ضرب سے) غیر محفوظ؛ بے حفاظت ۔ (۲) نامعقول ؛ ناقابلِ توجہ ۔ (۳) بے پیروی؛ بے جواب دہی؛ بے پیروکار؛ بے وکیل ۔

**Undefied : (a)** جس سے مقابلہ نہ کیا گیا ہو؛ جسے چیلنج نہ دیا گیا ہو ۔

**Undefiled : (a)** (۱) غیر آلودہ؛ غیر ملوث؛ جو آلودہ یا خراب نہ ہوا ہو ۔ (۲) پاک ؛ بے داغ ؛ اچھوتا ۔ (۳) بےمیل؛ خالص (دھات) ۔

**Undefiledly : (adv.)** (۱) صفائی سے؛ غیر آلودہ طریقے سے؛ آلائش سے بچتے ہوئے ۔ (۲) پاکی سے؛ اچھوتے پن سے ۔

**Undefiledness : (n)** (۱) آلائش اور گندگی سے پاک ہونا ۔ (۲) پاکی؛ اچھوتا پن ۔

**Undefinable : (a)** ناقابلِ تعریف ؛ ناقابلِ تشریح و وضاحت؛ غیر تعریف پذیر ۔

**Undefinableness : (n)** نا قابلِ تعریف ہونا؛ ناقابلِ وضاحت ہونا؛ غیر تعریف پذیری ۔

**Undefinably : (adv.)** غیر تعریف پذیر انداز میں ۔

**Undefined : (a)** (۱) غیر واضح ؛ مبہم ؛ غیر معین ۔ (۲) بےتعریف؛ جس کی تعریف نہ کی گئی ہو ۔

**Undefinedly : (adv.)** ابہام سے؛ عدم وضاحت سے؛ غیر صریح انداز میں ۔

**Undefinedness : (n)** ابہام؛ وضاحت؛ صراحت کا فقدان ۔

**Undeflowered : (a)** باکرہ؛ عفیف؛ اچھوتی (عورت، لڑکی) ۔

**Undeformed : (a)** غیر مسخ شدہ؛ جس کی صورت، ہئیت نہ بگاڑی گئی ہو ۔

Undegenerate : (a) (۱) شریف ونجیب؛ سپوت ۔ (۲) باکردار؛ باصفت ۔

Undegraded : (a) (۱) غیر زوال رسیدہ(درجہ، کردار اور اخلاق میں) ؛ باقدر و باعزت ۔ (۲) جس میں نسلی انحطاط نہ ہو ۔

Undeify : (v) دیوتا کے زمرے سے خارج کر دینا ۔

Undejected : (a) مطمئن؛ غیر رنجیدہ؛ غیر افسردہ ۔

Undelayed : (a) بلا تاخیر ۔

Undelaying : (a) تاخیر نہ کرنے والا ۔

Undelibrate : (a) (۱) غیر ارادی؛ بغیر قصد کے؛ بے سوچے سمجھے ۔ (۲) غیر محتاط؛ بے سوچے سمجھے فیصلہ کرنے والا ۔

Undelight : (v) مغموم کرنا؛ مکدر کرنا (لطف و انبساط کو)؛ انبساط سے محروم کرنا ۔

Undelighted : (a) مغموم؛ افسردہ ۔

Undelightful : (a) غیر دلچسپ؛ غیر فرحت بخش؛ لطف و انبساط سے خالی ۔

Undelightfully : (adv.) غیر دلچسپ طریقے سے؛ غیر فرحت بخش طور پر؛ غیر مسرت انگیز طریقے سے ۔

Undelightfulness : (n) غیر دلچسپ ہونا؛ دلکشی سے عاری ہونا؛ لطف و انبساط سے خالی ہونا ۔

Undelivered : (a) (۱) غیر رہا شدہ؛ چھوڑا نہ گیا ۔ (۲) غیر زائیدہ ۔ (۳) ظاہر نہ کیا ہوا(خیال )؛ بغیر کی ہوئی تقریر ۔ (٤) ترک نہ کیا ہوا؛ جس سے کوئی دست بردار نہ ہوا ہو ۔ (٥) بے تقسیم شدہ (خطوط وغیرہ)؛ بے پہنچایا ہوا (پیام) ۔ (٦) (قانون) پیش نہ کیا ہوا؛ باضابطہ حوالہ نہ کیا ہوا ۔

Undelved : (a) (۱) غیر کندہ؛ بے کھودا ہوا ۔ (۲) غیر تحقیق و تفتیش شدہ؛ جس کی چھان بین نہ کی گئی ہو؛ جس کی کرید نہ کی گئی ہو ۔

Undemanded : (a) غیر مطلوبہ؛ جس کی مانگ نہ کی گئی ہو ۔

Undemocratic : (a) غیر جمہوری؛ جمہوری مزاج کے خلاف؛ غیر جمہوریت پسندانہ ۔

Undemocratically : (adv.) غیر جمہوری طریقے سے ۔

Undemolished : (a) (۱) غیر منہدم؛ غیر مسمار شدہ؛ بے ڈھایا ہوا؛ غیر تلف کردہ ۔ (۲) باطل نہ کیا ہوا؛ غلط ثابت نہ کیا ہوا؛ جس کی دھجیاں نہ اڑائی گئی ہوں ۔

Undemonstrated : (a) (۱) دلیل و برہان سے غیر ثابت کردہ ۔ (۲) (نمونہ دکھا کر یا تجربہ کرکے) جس کی تشریح و توضیح نہ کی گئی ہو ۔ (۳) جس کا مظاہرہ نہ کیا گیا ہو ۔

Undemonstrative : (a) (۱) غیر اظہار پسند ۔ (۲) اپنے جذبات کو ظاہر نہ کرنے والا؛ خموش؛ چپ ۔ (۳) غیر مدلّل ۔

Undemonstratively : (adv.) (۱)غیر واضح طریقے سے ۔ (۲) غیر مدلّل طریقے سے ۔ (۳) چھپاتے ہوئے (احساس و جذبات کو) ۔

Undemonstrativeness : (n) غیر وضاحت؛ خموشی؛ گنگ ہونا؛ غیر مدلّل ہونا ۔

Undeniable : (a) ناقابلِ انکار؛ نا قابل تردید؛ مسلّم؛ یقینی؛ عمدہ ۔

Undeniably : (adv.) ناقابل انکار طور پر؛ مسلمہ طور پر ۔

Undenominational : (a) غیر فرقہ وارانہ؛ بےتخصیص مذہب ؛ جو کسی خاص مذہب سے مخصوص نہ ہو ۔

Undeplored : (a) بے نوحہ؛ بے ماتم؛ جس پر افسوس نہ کیا گیا ہو ؛ جس کا ماتم نہ کیا جائے ۔

Undepraved : (a) اچھے اخلاق و کردار والا؛ جس کا اخلاقی زوال نہ ہوا ہو ۔

Undepressed : (a) (۱) بےجھکا ہوا ۔ (۲) غیر ملول؛ جو افسردہ یا بد دل نہ ہو؛ غیر دل شکستہ؛ جس نے حوصلہ اور ولولہ نہ کھویا ہو ۔

Undeprived : (a) غیر محروم؛ جس سے کوئی شے نہ چھین لی گئی ہو؛ جسے لطف اندوزی سے نہ روکا گیا ہو ۔

Under : (a) نچلا؛ زیریں؛ نیچے کا ۔

Under : (prep.) (۱) نیچے؛ تلے؛ زیر ۔ (۲) تحت ۔ (۳) مطابق؛ بموجب ۔ (٤) سے؛ میں ۔ (٥) کم ۔

Under : (adv.) (۱) نیچے کی طرف ۔(۲) پستی کی حالت کو ۔ (۳) کم ۔

From under : نیچے سے ۔

Under : (prefix) یہ لفظ سابقہ کے طور پر آتا ھے بمعنی زیریں، نیچے کا ۔

Under-achiever : (n) توقع سے کم حاصل کرنے والا ۔

Under-action : (n) (۱)ضمنی رول یاپارٹ (کسی ڈرامےمیں) ۔ (۲) غیر مکمل؛ ناقص؛ ادھورا کام ۔

Under-age : (a) نا بالغ؛ قانونی طور پر جو عمر کی حد مقرر کی گئی ھو اس سے کم ۔

Under-arm : (a) (۱) (کرکٹ) ہاتھ نیچےکرکےپھینکاجانےوالا ۔ (۲) جس میں بانھہ پانی سے اوپر نہ اٹھائی جائے (تیراکی) ۔

Under-board : (n) دھونکنی کا نچلا تختہ ۔

Under-body : (n) (۱) کسی جانور کے جسم کا اندرونی حصہ ۔ (۲) جہاز کے ڈھانچے کا وہ حصہ جو زیر آب ھوتا ھے ۔

Under-breath : (n) (۱) سرگوشی؛ زیرِ لب گفتگو؛ خفیف سی آواز ۔(۲) افواہ (جو سرگوشی سے پھیلی ھو) ۔

Under-breath : (a) زیرِ لب؛ خفیف ۔

Under-breath : (adv.) بطور سرگوشی؛ زیرِ لب طور پر؛ مدھم آواز میں ۔

Under-carriage : (n) ھوائی جہاز کے نزولی پہیے ۔

Under-chap : (n) نچلا جبڑا ۔

Under-colour : (n) اندر کا رنگ (جو باہری رنگ کے اندر ھوتا ھے) جیسا کہ پر، روئیں وغیرہ کا ھوتا ھے ۔

Under-cover : (a) خفیہ؛ پوشیدہ؛ جاسوس کسی اور بھیس میں ۔

Under-covert : (n) (۱) بڑے درختوں کے نیچے اُگی ھوئی جھاڑی ۔ (۲) چڑیوں کے پنکھ یا دم کے زیریں چھوٹے پر ۔

Under-deck : (n) (جہاز یا بڑی کشتی کا) نچلا عرشہ ۔

Under-dip : (a) (کان کنی) انجن گڑھے کے پیندے سےنیچے کا ۔

Under-down : (n) چڑیوں کے باہری پروں کے اندر کے روئیں ۔

Under-drain : (n) زمین دوز بد ررو؛ زیر زمین نالا ۔

Under-drift : (n) زیریں لہر ۔

Under-earth : (n) زمین کا زیریں حصہ ۔

Under-earth : (a) زمین دوز؛ زمین کے نیچے کا ۔

Under-estimate : (v) اصل سے کم اندازہ لگانا؛ کم قیمت لگانا ۔

Under-estimate : (n) ناکافی اندازہ؛ کم اندازہ؛ اصل سے کم تخمینہ ۔

Under-expose : (v) (فوٹو گرافی) (پلیٹ کو) ناکافی روشنی پہنچانا ۔

Under-exposed : (a) (فوٹو گرافی) ناکافی روشنی پہنچائی ھوئی (پلیٹ) ۔

Under-floor : (a) زیرِ فرش؛ زیر زمیں ۔

Under-frame : (n) ریل گاڑی کے ڈبے کا نچلا ڈھانچہ ۔

Under-garment : (n) زیر جامہ؛ اندر کے کپڑے ۔

Under-glaze : (n) (صیقل سے قبل) مٹی کےبرتنوں پر چڑھایا ھوا رنگ ۔

Under-hanging : (n) نچلے جبڑے کا آگے کی طرف کچھ نکلا ھوا ھونا ۔

Under-jaw : (n) نچلا جبڑا ۔

Under-king : (n) (بڑے بادشاہ یا شہنشاہ کے) ماتحت بادشاہ؛ خراج گزار بادشاہ؛ باج گزار راجا ۔

Under-kingdom : (n) ماتحت بادشاہت؛ خراج گزار بادشاہت ۔

Under-lid : (n) (۱) آنکھوں کا نچلا پپوٹا ۔ (۲) اُوپری ڈھکن کے نیچے والا ڈھکن ۔

Under-line : (n) (۱) (جانوروں کے) جسم کے نچلے حصے کا خط ۔ (۲) لفظ یا عبارت کے نیچے کھینچا ھوا خط ۔ (۳) شفاف یا نیم شفاف کاغذ کے نیچے رکھے ھوئے کاغذ کی لکیریں (تاکہ لکھنے میں

Under-the-counter : (a) ناجائز، غیر قانونی اور چوری کا (مال اور سامان جسے دکان دار بیچتے ہیں) ۔

Under-the-table : (a) خفیہ انداز میں کیا ہوا؛ پوشیدہ طور پر کیا ہوا ۔

Underact : (v) ناکافی ادا کاری کرنا؛ (کام کا) حق ادا نہ کرنا؛ غیر مکمل طور پر کام کرنا؛ ادھورا کام کرنا ۔

Underback : (n) شراب بنانے میں استمال ہونے والا وہ برتن جس میں بڑے برتن سے شیرے کا زلال آکر جمع ہوتا ہے ۔

Underbear : (v) (۱) برداشت کرنا؛جھیل لینا۔(۲) سہارا دینا؛ اٹھا لینا ۔

Underbearer : (n) (جنازے کے جلوس میں) تابوت اٹھانے والا (عامیانہ)۔

Underbid : (v) (۱) (دوسرے سے) کم بولی بولنا ۔(۲) (برج) پتوں کے لحاظ سے کم بولی بولنا ۔ (۳) (کسی دوسرے کے مقابلہ میں) کم قیمت لگانا ۔

Underbill : (v) [U.S.] کسی چیز کی کم قیمت درج کرنا ۔

Underbough : (n) درخت کی نچلی ڈالی؛ نیچے کی شاخ ۔

Underbred : (a) (۱) ناشائستہ؛ غیر مہذب؛ غیر تربیت یافتہ؛ کمینہ؛ رذیل؛ رذالت کا ۔(۲) دوغلا؛ کم تر درجے کی نسل کا؛ خراب نسل کا (جانور) ۔

Underbred : (n) دوغلا؛خراب نسل کا جانور(خصوصاً گھوڑا) ۔

Underbreeding : (n) ناشائستگی؛ کم تر درجے کی نسل کا ہونا۔

Underbrush : (n) پودے یا جھاڑیاں جو درختوں کے نیچے اُگ آتی ہیں ۔

Underbrush : (v) (درختوں کے نیچے اُگے ہوئے) پودوں یا جھاڑیوں کو صاف کرنا ۔

Undercharge : (v) (۱) کسی سے کسی چیز کی کم قیمت لینا۔ (۲) بندوق کو پورا نہ بھرنا؛ کم بھرنا ۔

Undercharge : (n) (۱) (کسی چیز کی) کم قیمت؛ ناکافی قیمت ۔ (۲) (بندوق یا توپ کا) ناکافی گولا بارود۔

Underclad : (a) نیم برہنہ؛ ناکافی کپڑے پہنے ہوئے ۔

سطریں سیدھی رہیں) ۔ (٤) ذیلی اشتہار یا اعلان؛ آئندہ تماشے کا اعلان جو تھیٹر کے اشتہار کے آخر میں ہوتا ہے ۔

Under-line : (v) (۱) الفاظ کےنیچےخط کھینچنا (اہمیت ظاہر کرنے کے لئے یا یہ بتانے کے لئے کہ یہ الفاظ اطالوی حروف میں چھاپے جائیں) ۔(۲) (مجازاً) قوت نطق میں زور دینا؛ اظہار بیان میں زور ڈالنا۔

Under line : (v) استر سے مکمل کرنا؛ استرکاری کرنا ۔

Under-match : (v) نچلے طبقہ کے فرد سے شادی کرانا ۔

Under-mentioned : (a) مندرجہ ذیل؛ نیچے لکھے ہوئے ۔

Under-print : (v) (نقش یا تصویر کو) ناکافی گہرائی یا ناکافی صفائی سے چھاپنا ۔

Under-protest : (n) (سیاسیات) زیرِ احتجاج ۔

Under-runner : (n) ضمنی یا ذیلی نوٹ جو کتاب کے نچلے حاشیہ پر لکھا ہوا ہو ۔

Under-school : (n) جونیر اسکول ۔

Under-sea : (a) سطح سمندر کے نیچے کا ۔

Under-sea : (adv.) سطح سمندر کے نیچے ۔

Under-secretary : (n) (۱) انڈر سکریٹری؛ نائب معتمد؛ معتمدزیریں ۔ (۲) اسسٹنٹ سکریٹری؛ سکریٹری کے عہدے سے نیچے کا عہدہ ۔

Under-secretaryship : (n) نائب معتمد کا عہدہ؛انڈرسکریٹری کا عہدہ ۔

Under-shirt : (n) کپڑا جو قمیص کے نیچے پہنا جائے؛ بنیان ۔

Under-size/-sized : (a) پستہ قامت؛ کوتاہ قد؛ ٹھنگنا؛ معمول سے کم جسامت کا؛ چھوٹا ۔

Under-skirt : (a) (۱) ساری کے نیچے کا لہنگا؛ پیٹی کوٹ؛ لمبے گون کے نیچے پہننے والا لہنگا ۔ (۲) زیر جامہ۔

Under-staffed : (a) قلیل العملہ؛ جس میں ضرورت سے کم کام کرنے والے ہوں ۔

Under-steward : (n) ماتحت منتظم ۔

Underclay : (n) کوئلے کے نیچے چکنی مٹی کی تہ ۔

Undercliff : (n) سمندر کے ساحل پر اوپر سے گرنے والی چٹانوں سے بننےوالا ذیلی ڈھلوان چبوترہ ۔

Underclothe : (v) زیر جامہ بہم پہنچانا ۔

Underclothed : (a) نیم برہنہ؛ ناکافی کپڑے پہنے ہوئے ۔

Underclothes : (n) (۱) دیکھو Underwear ۔(۲) زیر جامہ؛ کرتے یا پاجامے کے نیچے پہننے کے کپڑے ۔

Underclothing : (n) اندر پہنے جانے والے کپڑے ؛ زیر جامہ ۔

Undercoat : (n) رنگ کی زیریں تہ ۔

Underconstumble : (v) سمجھنا (عامیانہ اور روز مرہ مزاحیہ) ۔

Undercooled : (a) جو نارمل نقطہ انجماد سے کم ہو ۔

Undercroft : (n) زمین دوز حجرہ؛ تہ خانہ؛ زمین کے نیچے محرابی چھت ۔

Undercumstand/Undercumstumble/Underconstumble : (v) (Understand) کی عامیانہ اور مزاحیہ صورت) سمجھنا ۔

Undercurrent : (n) زیریں لہر؛ زیریں رو ۔

Undercurrent : (a) زیریں لہر؛ سطح کے نیچے رواں؛ اندرونی طور پر بہتا ہوا؛ پوشیدہ ۔

Undercut : (n) (۱) (گائے، بیل کی) پٹھ کے نیچے کا حصہ ۔ (۲) (درخت کے تنے پر) اس جانب بنایا ہوا نشان جس جانب اسے گرانا ہو ۔

Undercut : (v) (۱) جڑ یا نیچے کے حصے کو کاٹنا ۔(۲) (کندہ کاری میں) آس پاس سے کھود کر ابھرواں کام بنانا ۔ (۳) (گولف وغیرہ کھیلوں میں) گیند کواس طرح مارنا کہ وہ اونچی جائے اور گرنے پر دورتک نہ لڑھکے ۔ (٤) (حریف سے) کم قیمت پر بیچنا ؛ (حریف سے) کم اجرت پر کام کرنا ۔

Undercut : (a) (۱) نیچے سے کٹا ہوا ۔ (۲) آس پاس کھود کر ابھرواں کام بنایا ہوا ۔(۳) کم قیمت پر بیچا ہوا ۔(٤) گائے، بھینس یا بچھڑے کے کولہے یا پنڈلی کا نرم گوشت ؛ پٹھ کا گوشت ۔

Undercutter : (n) (کندہ کاری میں) کھودکر ابھرواں کام بنانے کا اوزار ۔

Undercutting : (n) (۱) کھود کر ابھرواں نقشہ بنانے کا کام ۔ (۲) کم قیمت پر بیچنا ۔

Underdeveloped : (a) کم ترقی یافتہ؛مسالے سے ناکافی طور پر دھوئی ہوئی (تصویر) ۔

Underdo : (v) (۱) ضرورت سے کم کرنا؛ (کسی کام کو) نا مکمل یا نا کافی طور پر انجام دینا ۔(۲) نا کافی طور پر پکانا؛ ادھ گلا رکھنا ۔

Underdog : (n) (۱) لڑائی میں پٹا ہوا؛ (شکست خوردہ) کتا ۔ (۲) (مجازاً) شکست خوردہ یا مغلوب (پارٹی یا گروہ) : مظلوم اور سماجی طور پر کم تر (آدمی) ۔

Underdone : (a) ادھ گلا (گوشت) ۔

Underdraw : (v) (۱) (الفاظ کے)نیچے خط کھینچنا ۔(۲) (چھت کے اندرونی حصے کو) تختہ، لکڑی کی پتلی پٹی یا پلاسٹر سے ڈھک دینا ۔ (۳) نامکمل، ادھورا نقشہ یا تصویر بنانا ۔

Underdress : (n) زیرِ جامہ؛ نیچے پہننے کا کپڑا ۔

Underdress : (v) بے حد سادہ یا ہلکا لباس پہننا؛ناکافی لباس پہننا ۔

Underdressed : (a) بے حد سادہ لباس پہنے ہوئے ۔

Underfall : (n) پہاڑ کی ترائی کی ڈھال؛ دامنِ کوہ کی ڈھال ۔

Underfed : (a) بھوکا؛ آدھا پیٹ کھائے ہوئے؛ جس کوضرورت سے کم غذا دی گئی ہو ۔

Underfeed : (v) ضرورت سے کم غذا دینا؛ آدھا پیٹ کھلانا ۔

Underfoot : (a) (۱) پاؤں کےنیچے پڑا ہوا ۔(۲) پامال؛ مظلوم؛ ذلیل ؛ خوار ۔

Underfoot/Underfeet : (adv.) (۱) پاؤں کے تلے؛ زمین پر پڑا ہوا ۔ (۲) (بحری) جہاز کے پیندے کے نیچے ؛ (مجازاً) کمتری اور محکومیت کی حالت میں ۔

Undergo : (v) (۱) جھیلنا؛ بھوگنا (مصیبت، درد، خطرے وغیرہ کو) ۔(۲) گزرنا (تجربے سے) ۔

Undergrad : (n) Undergraduate کا مخفف۔

Undergraduate : (n) (۱) یونیورسٹی کا طالب علم جس نے ابھی ڈگری حاصل نہ کی ہو۔ (۲) (کسی فن میں) غیر ماہر۔

Undergraduate : (a) غیر سند یافتہ کے مرتبے کا؛ غیر سند یافتہ سے متعلق؛ غیر سند یافتگاں کی خصوصیات کا حامل۔

Undergraduette : (n) غیر سند یافتہ عورت۔

Underground : (a) (۱) زمین کی سطح کے نیچے کا؛ زمین دوز۔ (۲) زمین دوز ریلوے۔ (۳) پوشیدہ؛ خفیہ (مجازی)؛ روپوش۔

Underground : (n) (۱) زمین کے نیچے کا حصہ۔ (۲) زمین دوز راستہ یا جگہ۔ (۳) نیچی سطح کی زمین یا درخت کے نیچے کی زمین۔ (٤) زمین دوز ریلوے۔ (٥) خفیہ تحریک، گروہ وغیرہ (خصوصاً حکومت وقت اور قائم شدہ نظام کے خلاف)۔

Underground : (adv.) (۱) زمین کی سطح کے نیچے۔ (۲) (مجازاً) خفیہ اور پوشیدہ طور پر۔

Undergrowth : (n) (۱) تل جھاڑی : چھوٹے پودے جو بڑے درختوں کے نیچے اُگے ہوں۔ (۲) باہری اون کے اندر کے چھوٹے اور باریک بال یا اون۔ (۳) نیم بالیدگی کی حالت (درخت یا انسان کی)۔

Underhand : (a) (۱) (تیراکی) جس میں ہاتھ (تیرتے وقت) سطح آب سے نیچے ہی رہے۔ (۲) (کرکٹ) جس میں گیند ہاتھ نیچا کرکے پھینکا جائے؛ ہاتھ نیچے کرکے پھینکنے والا۔ (۳) خفیہ؛ پوشیدہ۔ (٤) ٹیڑھا؛ بے ایمان (آدمی)۔

Underhand : (n) ہاتھ نیچے کر کے پھینکا ہوا گیند؛ ہاتھ نیچے کر کے گیند کا پھینکا جانا۔

Underhand : (adv.) (۱) زیرنگیں؛ زیر اطاعت؛ قبضہ میں؛ مٹھی میں؛ زیر قوت۔ (۲) ہاتھ کو نیچے کرکے (کرکٹ)۔ (۳) خفیہ طور پر؛ چوری سے؛ چھپا کے۔

Underhanded : (adv.) (۱) ہاتھ نیچے کر کے (کرکٹ میں گیند پھینکنا)۔ (۲) خفیہ طور پر؛ چوری چھپے۔

Underhanded : (adj.) (۱) خفیہ؛ پوشیدہ۔ (۲) بے ایمان (آدمی)۔

Underhandedly : (adv.) خفیہ طور پر؛ چوری چھپے۔

Underhandedness : (n) پوشیدہ ہونا؛ خفیہ ہونا۔

Underhive : (v) (شہد کی مکھیوں کو) بہت چھوٹے چھتے میں رکھنا۔

Underhung : (a) (۱) (نچلا جبڑا) آگے کی طرف غیر معمولی طور پر نکلا ہوا۔ (۲) لٹکایا ہوا (نیچے کی کسی چیز کے سہارے)۔

Underivative : (a) غیر ماخوذ؛ غیر مشتق۔

Underived : (a) غیر ماخوذ؛ غیر مشتق۔

Underjawed : (a) جس کا نچلا جبڑا آگے کی طرف نکلا ہوا ہو۔

Underlaid : (a) (۱) نیچے رکھا ہوا۔ (۲) نیچے سے سہارا دیا ہوا یا مضبوط کیا ہوا۔ (۳) (طباعت اور مصوری) استر دے کر اونچا کیا ہوا۔

Underlap : (v) کسی چیز کو کسی دوسری چیز کے نیچے تھوڑی دور تک بڑھا دینا۔

Underlay : (n) (۱) جوتے کی ایڑی میں لگایا ہوا ٹکڑا۔ (۲) (طباعت) استر؛ کاغذ جو ٹائپ کو اونچا کرنے کے لئے اس کے نیچے رکھتے ہیں۔ (۳) نمدہ وغیرہ، دری یا توشک کے نیچے رکھا ہوا۔ (٤) استوانہ جس پر شہد کی مکھیوں کا چھتا مزید بڑھنے کے لئے رکھ دیا جاتا ہے۔ (٥) (کان کنی) جھکا ہوا؛ ترچھا؛ شگاف یا درز۔

Underlay : (v) (۱) نیچے کچھ رکھ کر سہارا دینا۔ (۲) (طباعت) ٹائپ کو ٹھیک کرنے کے لئے اس کے نیچے کاغذ رکھنا۔ (۳) (کسی چیز کے) نیچے کچھ رکھنا۔ (٤) نیچے پڑا ہونا (تہ یا پرت کی صورت میں)۔ (٥) (کان کنی) جھکنا۔

Underlayer : (n) نچلی پرت؛ زیریں تہ۔

Underleaf : (n) (۱) سیب سے بنے مشروب کی ایک قسم۔ (۲) پتی/ پتے کی زیریں سطح؛ زیربرگ۔

Underlease : (n) شکمی پٹا؛ ذیلی پٹا جو پٹے دار نے اپنے پٹے کی میعاد سے کم میعاد پر دیا ہو۔

Underlease : (v) شکمی پٹے پر لگانا؛ ذیلی پٹے پر دینا۔

Underlet : (v) (۱) مکان وغیرہ کو مقررہ کرایہ سے کم پر دینا۔ (۲) اصلی کرایہ دار کا اپنی طرف سے

دوسرے کرایہ دار کو کرایہ پر دینا ؛ شکمی پٹے پر دینا ۔

Underlie : (n) (کان کنی) جھکاؤ ۔

Underlie : (v) (۱) اٹھانا؛ برداشت کرنا؛ جھیلنا (جرمانہ ، الزام وغیرہ) ۔ (۲) (ارضیات) نیچے پڑا ہونا؛ نیچے پڑا رہنا (پرت اور تہ کا) ۔ (۳) (مجازاً) بنیاد ہونا ۔

Underlife : (n) سطح زمین کے نیچے کی زندگی ۔

Underlimbed : (a) بہت زیادہ پتلی ٹانگوں والا ۔

Underlinen : (n) (۱) زیر جامہ (کتان کا بنا ہوا) ۔ (۲) قمیص؛ کرتا ۔

Underling : (n) (۱) ماتحت؛ ماتحت افسر؛ نیچے درجے کا افسر ۔ (۲) (بولی) کمزور پودا، جانور یا بچّہ ۔

Underling : (a) (۱) ماتحت ۔ (۲) چھوٹا ؛ کمزور؛ ناتا ۔ (۳) غیر اہم ۔ (٤) کم بڑھنے والا ۔

Underlining : (n) (۱) لفظوں کے نیچے خط کھینچنے کا عمل ۔ (۲) لفظوں کے نیچے کھینچے ہوئے خط یا خطوط ۔

Underlining : (n) (۱) استر ۔ (۲) زیر جامہ ۔

Underlip : (n) (آدمی، جانور یا کیڑے کا) زیریں لب؛ نچلا ہونٹ۔

Underlook : (n) دزدیدہ نظر ۔

Underlooker/Under-viewer : (n) کان کے منیجر کا ماتحت (ملازم) جو کھدائی اور مزدوروں کی دیکھ بھال کرتا ہے ۔

Underlying : (a) پوشیدہ؛ پنہاں ۔

Undermanned : (a) (کارخانہ ، ادارہ) جس میں ضرورت سے کم آدمی رکھے گئے ہوں ؛ (خصوصاً جہاز رانی) جس میں ضرورت سے کم ملازم یا ملاح رکھے گئے ہو ۔

Undermaster : (n) ماتحت استاد؛ ماتحت انسٹرکٹر ؛ خصوصاً اسکول کا اسسٹنٹ ٹیچر ۔

Undermatched : (a) جس کی نچلے طبقہ کے فرد سے شادی ہوئی ہو ۔

Undermine : (v) (۱) زمین کو نیچے سے کھوکھلا کرنا (عمارت، دیوار گرانے کیلئے) ۔ (۲) دیوار کے نیچے سے زمین میں راستہ بنانا (خصوصاً فوجی تدبیر کے پیش نظر) ۔ (۳) کمزور کر دینا ۔ (٤) خفیہ طور پر کسی کے خلاف کرنا ؛ (مجازاً) پوشیدہ اور خفیہ ذرائع کے سہارے مغلوب کرنا یا شکست دینا ۔ (۵) (فریب اور دغا سے) کمزور کرنا؛ نقصان پہنچانا یا برباد کرنا ۔

Undermining : (n) (۱) نیچے سے کھوکھلا کرنا ۔ (۲) دیوار کے نیچے سے زمین میں راستہ بنانا ۔ (۳) کمزور کرنا ۔ (٤) خفیہ ذرائع سے مغلوب کرنا ۔ (۵) فریب سے نقصان پہنچانا ۔

Undermining : (a) نیچے سے کھوکھلا کرنے والا؛ کمزور بنانے والا ؛ دغا سے نقصان پہنچانے والا ۔

Underminingly : (adv.) نیچے سے کھوکھلا کرتے ہوئے؛ کمزور بناتے ہوئے؛ خفیہ اور پُرفریب طریقے سے نقصان پہنچاتے ہوئے ۔

Undermost : (a) سب سے نچلا ۔

Undermost : (adv.) سب سے نیچے کی حالت میں ۔

Undernamed : (a) مندرجہ ذیل؛ نیچے بتایا ہوا ۔

Underneath : (prep.) نیچے ۔

Underneath : (adv.) (۱) نیچے کی سطح پر ۔ (۲) نیچے کی سمت میں ۔

Underneath : (a) پوشیدہ؛ چھپا ہوا ۔

Underneath : (n) پیندا ۔

Undernote : (n) مدھم سُر ؛ ہلکا اشارہ ۔

Undernoted : (a) مندرجہ ذیل؛ نیچے لکھا ہوا ۔

Undernourished : (a) کم غذا پرپلا ہوا ۔

Underpart : (n) (۱) نچلا حصہ ۔ (۲) (پرند یا جانور کے) جسم کا اندرونی حصہ ۔ (۳) ایک ضمنی کردار (ڈرامے کا)؛ ضمنی رول؛ ماتحت ایکٹر ۔ (٤) چھوٹا حصہ؛ سب ڈویژن ۔

Underpass : (n) ریلوے لائن یا کسی سڑک کے نیچے سے گزرنے والی سڑک ۔

Underpin : (v) (۱) تھونی یا اڑانا لگانا؛ سہارے کے لئے تھم لگانا؛ پشتہ لگانا ۔ (۲) مدد کرنا؛ تائید کرنا ۔ (۳) بنیاد بنانا ۔

Underpinning : (n) (۱) تھونی؛ تھم؛ پشتہ ۔ (۲) بنائےجانے والے مکان کی بنیاد ۔ (۳) (مجازاً) سہارا ۔

Underplay : (n) (۱) پوشیدہ عمل یا حرکت ۔ (۲) (بھاری پتا آئندہ کے لئے رکھ کر) ہلکے پتے کھیلنا یا کھیلا جانا ۔

Underplay : (v) (۱) اپنی صلاحیت سے کم کھیلنا ۔ (۲) (تاش) بھاری پتّا آئندہ کے لئے رکھ کر ہلکا پتّا کھیلنا ۔

Underplot : (n) (۱) ضمنی قصہ؛ ضمنی پلاٹ جو ناول یا ڈرامے کے اصل پلاٹ کے علاوہ ہو ۔ (۲) خفیہ اسکیم یا چال ۔

Underprivileged : (a) جسے پورے حقوق و مراعات نہ حاصل ہوں ۔

Underprop : (n) سہارا؛ اڑواڑ؛ تھونی ۔

Underprop : (v) (۱) اڑواڑ لگانا؛ تھونی سے سہارا دینا ۔ (۲) (مجازاً) سہارا دینا ۔

Underrate : (v) (۱) قدر و قیمت یا وقعت گھٹانا؛ کم کر کے دکھانا ۔ (۲) اصل سے کم اندازہ لگانا (قدر و قیمت وغیرہ کا) ۔

Underrun : (v) (۱) نیچے سے ہو کر بہنا، گزرنا یا جانا ۔ (۲) جانچ پڑتال کرنا یا جائزہ لینا جہاز کے رسے اور زنجیر کا نیچے کی جانب سے (خصوصاً اس کے نیچے سے ایک کشتی کھینچتے ہوئے) ۔ (۳) جال کو کھینچنا (پکڑی گئی مچھلیوں سے اسے صاف کر کے دوبارہ لگانے کے لئے) ۔

Underscore : (v) (۱) الفاظ کے نیچے خط کھینچنا ۔ (۲) (کسی چیز پر) زور دینا ۔

Underscrub : (n) جنگل میں بڑے درختوں کے نیچے اُگے ہوئے پودے اور جھاڑیاں ۔

Undersell : (v) (۱) (دوسروں سے)کم قیمت پر بیچنا۔ (۲) بہت ہی کم قیمت پر بیچنا ۔

Undersense : (n) (کسی چیز یا بات کے) پوشیدہ معنی ۔

Underservant : (n) کم تر درجے کا ملازم یا خدمت گار؛ ماتحت نوکر ۔

Underset : (n) (۱) طبقۂ ارض کا شگاف جس میں معدنی شے ہو ۔ (۲) نیچے کا دھارا جو پانی کی بالائی سطح کے یا ہوا کے رخ کے مخالف ہو؛ مخالف زیر رو ۔

Underset : (v) (۱) سہارے کے لئے اڑانا ۔ (۲) (مجازاً) سہارا دینا ؛ مضبوط کرنا؛ اٹھانا؛ سنبھالے رکھنا۔ (۳) کسی چیز کےنیچے رکھنا ۔ (٤) (مکان وغیرہ) شکمی کرایہ دار کو کرایہ پر دینا ۔

Undersetter : (n) (تعمیرات) سہارا؛ پایہ؛ تھونی؛ سنبھالنے والا۔

Undersetting : (n) (۱) سہارا؛ سنبھالا؛ تھونی ۔ (۲) (مکان وغیرہ) شکمی کرایہ پر دینا؛ شکمی اجارے پر دینا ۔

Undershoot : (v) نشانہ لگانا (جو ہدف تک نہ پہنچے) یا ہدف سے نیچے چلا جائے ۔

Undershoot : (n) نشانہ جو ہدف تک نہ پہنچے یا ہدف سے نیچے لگے ۔

Undershore : (v) (۱) اڑواڑ یا ٹیک لگا کر مضبوط کرنا؛اڑواڑ لگا کر اٹھانا ۔ (۲) (مجازاً) سہارا دینا؛ مضبوط کرنا ۔

Undershorts : (n) چھوٹا ڈھیلا جانگھیا ۔

Undershot : (a) (۱) )(مل کا پہیا) جو نیچے بہنے والے پانی سے چلتا ھے ۔ (۲) (نچلا جبڑا) آگے کی طرف غیر معمولی طور پر نکلا ھوا ۔

Undershot : (n) پاشار؛زیر شار؛ نیچے بہنے والے پانی سے چلنے والا پہیا یا مِل ۔

Undershot wheel : (n) (میکانیات) پاشار پہیا ۔

Undershrub : (n) (۱) چھوٹی جھاڑی؛ (نباتیات) بوٹی ۔ (۲) (نباتیات) ایسا پودا جس کا نچلا حصہ جھاڑی کی طرح ہو ۔

Underside : (n) کسی سطح کا اندرونی یا نچلا حصہ ۔

Undersign : (v) کسی تحریر کے نیچے دستخط کرنا ۔

Undersigned : (a) راقم الحروف؛زیر دستخطی؛ دستخط نگار؛ جس نے (کسی کاغذ پر) دستخط کئے ہوں۔

Undersigner : (n) کسی تحریر کے نیچے اپنا دستخط کرنے والا۔

Undersoil : (n) مٹی کی تہ جو سطح کی مٹی کے بالکل نیچے ہوتی ہے۔

Undersong : (n) ترجیع۔

Understand : (v) (۱) سمجھنا؛ مطلب سمجھنا۔(۲) منشا سمجھنا؛ مقصد یا وجہ سمجھنا؛ اہمیت سمجھنا؛ ماہیت یا طبیعت سے واقف ہونا۔ (۳) (سن کر) نتیجہ نکالنا؛ قرینے سے سمجھنا؛ سمجھ لینا۔

Understandability : (n) قابلِ فہم ہونا۔

Understandable : (a) قابلِ فہم ؛ جسے سمجھا جا سکے ۔

Understandably : (adv.) قابلِ فہم طریقے سے۔

Understander : (n) (شاذ) سمجھنے والا۔

Understanding : (n) (۱) قوت ادراک؛ قوتِ فہم؛ سمجھ ۔ (۲) اتفاق؛ اتحاد؛ ہم آہنگی ۔ (۳) (قانون) سمجھوتہ؛ مفاہمت ۔ (٤) (عامیانہ) جوتے؛ ٹانگیں ؛ پاؤں۔

Understanding : (a) ذی فہم؛ صاحبِ بصیرت؛ ذہین؛ زیرک ۔

Understandingly : (adv.) ذہانت سے؛ بصیرت سے؛ سمجھ بوجھ سے۔

Understandingness : (n) قوتِ فہم؛ ذہانت؛ زیرکی۔

Understate : (v) (واقعے کو) گھٹا کر بیان کرنا؛ اصل سے کم کر کے بیان کرنا۔

Understatement : (n) گھٹا کر بیان کرنا یا کیا جانا۔

Understeer : (n) (موٹر گاڑیوں کے) کم مڑنے کا میلان ۔

Understeer : (v) (موٹر گاڑیوں کا) کم مڑنا۔

Understock : (n) ضرورت سے کم ذخیرہ؛ ناکافی سپلائی۔

Understock : (v) ضرورت سے کم سامان رکھنا یا مہیا کرنا ۔

Understocking : (n) پاؤں کو گرم رکھنے کے لئے موزے کے اندر پہنا جانے والا موزہ۔

Understood : (a) (۱) سمجھا ہوا؛ جانا ہوا ۔ (۲) طے شدہ؛ متفقہ ۔ (۳) (قواعد) جس کی طرف اشارہ کیا گیا ہو؛ مضمر؛ جسے بیان نہ کیا گیا ہو ۔

Understrapper : (n) معمولی افسر؛ کم تر درجے کا ماتحت ۔

Understrapping : (a) کمتر درجے کے افسر کا؛ کم تر رتبے اور شخصیت کا۔

Understratum : (n) نیچے کا طبقہ؛ (ارضیات) زیریں طبقہ؛ نچلی پرت؛ زیریں تہ۔

Understrength : (a) ناقص القوت؛ تنظیم کی تجویز کردہ تعداد افراد سے کم رکھنے والا (تعداد ملازمین)۔

Understress : (v) پورا زور نہ دینا؛ ناکافی طور پر زور دینا؛ مناسب زور دینے میں ناکام ہو جانا۔

Understring : (v) (کمان میں) ضرورت سے زیادہ لمبی تانت لگانا۔

Understroke : (n) نیچے کھینچا ہوا خط ۔

Understroke : (v) (۱) الفاظ کے نیچے خط کھینچنا اس کی اہمیت جتانے کے لئے یا اسے اطالوی حروف میں چھاپنے کے لئے) ۔(۲) زور دینا ۔

Understructure : (n) بنیاد؛ نیو ۔

Understudy : (v) (۱) بہ وقت ضرورت کسی اداکار کی جگہ پر کام کرنے کے لئے اس اداکار کے پارٹ کا مطالعہ کرنا ۔ (۲) کسی اداکار کے پارٹ کا مطالعہ کرکے بہ وقت ضرورت اس کی جگہ پر کام کرنے کے لئے تیاری کرنا ۔(۳) مشاہدے اور نو آموزی سے کوئی کام سیکھنا ۔

Understudy : (n) وہ شخص جو دوسروں کا پارٹ کرنے یا جو دوسروں کا کام اپنے ذمہ لینے کو تیار ہو ۔

Undersupply : (n) ناکافی سپلائی؛ ضرورت سے کم سپلائی ۔

Undersurface : (n) اندرونی سطح ۔

Undersurface : (a) (زمین کی) سطح کے نیچے کا (جو موجود یا متحرک ہو)۔

Undertake : (v) (۱) (کوئی کام) اپنے ذمّے لینا؛ بیڑا اٹھانا؛ شروع کرنا؛ اختیار کرنا؛ (ذمہ داری) قبول کرنا ۔ (۲) (کام کے کرنے کی) حامی بھرنا؛ وعدہ کرنا ۔ (۳) (قدیم) کسی شخص سے لڑائی، بحث وغیرہ چھیڑنا ۔ (٤) (قدیم) ضامن ہونا (کسی بات یا شخص کا) ۔ (٥) (بول چال) تجہیزوتکفین اور تدفین کا انتظام کرنا ۔

Undertakable : (a) (کوئی کام) جس کا ذمہ لیا جاسکے؛ جس کا بیڑا اٹھایا جاسکے؛ جسے اختیار کیا جاسکے؛ جسے قبول کیا جا سکے؛ جسے کرنے کا وعدہ کیا جاسکے ۔

Undertaken : (a) ذمّے لیا ہوا؛ اختیار کردہ؛ قبول کردہ ۔

Undertaker : (n) (۱) بیڑا اٹھانے والا؛ (کام کا) ذمہ لینے والا؛ مہم شروع کرنے والا ۔ (۲) ضمانت لینے والا ۔ (۳) (اجرت پر) تجہیزوتکفین کے انتظامات کرنے والا ۔

Undertaking : (n) (۱) منصوبہ؛ مہم؛ وہ چیز جس کے کرنے کا بیڑا اٹھایا گیا ہو ۔ (۲) کام ؛ وعدہ؛ (قانون) ضمانت ۔ (۳) ذمّے لینا؛ بیڑا اٹھانا ۔ (٤) تجہیز وتکفین کا کاروبار ۔

Undertenant : (n) کرائے دار کا کرائے دار؛ شکمی کرائے دار ۔

Underthings : (n) زیر جامہ ۔

Underthrust : (v) (۱) نیچے دبانا؛ نیچے ڈھکیلنا ۔ (۲) اندر یا نیچے سے باہر نکالنا ۔

Undertide : (n) زیریں لہر؛ زیریں مدّو جزر ۔

Undertime : (n) (۱) کسی کام، پروگرام یا تقریر کو پورا کرنے کے لئے دیئے گئے وقت سے کم وقت ۔ (۲) کام کا وقت جو ضروری اور پورے وقت سے کم ہو ۔

Undertime : (v) (کسی کام میں) ضرورت سے کم وقت دینا ۔

Undertint : (n) (روشنی) ہلکا رنگ ۔

Undertone : (n) (۱)زیرلبی سرگوشی؛ ہلکی آواز؛ (سمعیات) مدھم سر ۔ (۲) جذبات کی زیریں لہر ۔ (۳) ہلکا رنگ ۔ (٤) کاروبار کا زیریں رخ یا میلان ۔

Undertone : (v) سرگوشی میں کہنا؛ مدھم لے میں اظہار کرنا ۔

Undertoned : (a) ہلکی آواز میں بیان کیا ہوا؛ سرگوشی میں اظہار کیا ہوا ۔

Undertow : (n) نیچے کا دھارا، ہوا یا بالائی سطح آب کے مخالف رخ پر بہتا ہوا؛ مخالف زیر رو؛ (جغرافیہ) لوٹتی لہر ؛ لوٹتی موج ۔

Undertread : (v) (قدیم) پاؤں کے نیچے کچلنا؛ مغلوب کرنا؛ زیر کرنا؛ ستانا ۔

Undertreasurer : (n) نائب خزانچی ۔

Undervaluation : (n) (۱) قدروقیمت گھٹانا ۔ (۲) اصلی قیمت سے کم قیمت لگانا؛ اصلی قدر سے کم قدر کرنا؛ ناکافی قدر؛ قیمت کا ناکافی اندازہ ۔

Undervalue : (v) (۱) کافی قدرنہ کرنا ۔ (۲) اصل سے کم یا ناکافی قیمت لگانا؛ قیمت کا ناکافی اندازہ کرنا؛ قدروقیمت کو گھٹانا ۔

Undervalue : (n) ناکافی قیمت؛ قدرو قیمت کا ناکافی اندازہ؛ اصل سے کم اندازہ؛ قدرو قیمت گھٹانا ۔

Undervaluer : (n) قدروقیمت کو گھٹانے والا؛ قدروقیمت کا نا کافی یا اصل سے کم اندازہ کرنے والا ۔

Undervest : (n) بنیان جسے قمیص کے نیچے پہنتے ہیں ۔

Underwater : (n) (۱) سطحِ زمین سے نیچے کا پانی ۔ (۲) کسی برتن میں نیچے سے داخل ہونے والا پانی ۔

Underwater : (a) (۱) زیرآب ۔ (۲) (خصوصاً جہاز میں) سطحِ آب سے نیچے واقع ۔

Underwear : (n) کُرتے یا پاجامے کے نیچے پہننے کے کپڑے ؛ زیر جامہ ۔

Underweight : (n) ناکافی وزن؛ وزن میں کمی ۔

Underwing : (n) (۱) (حیوانیات) زیر جَناح؛ زیر پر پتنگا ۔ (۲) یہ لفظ پتنگوں کے نام میں بہ طور صفت استعمال ہوتا ہے ۔ (۳) چڑیوں کے پر کے نیچے کی سطح ۔

Underwood : (n) (نباتیات) زیرجھاڑی؛ تل جھاڑی؛ چھوٹے چھوٹے درخت اور جھاڑیاں جو بڑے بڑے درختوں کے نیچے اُگ جاتے ہیں ۔

Underwork : (n) (۱) ڈھانچا جسے کسی چیز کے نیچے سہارے کے لئے بنایا گیا ہو ۔ (۲) ذیلی اور کم تر درجے کا کام ۔ (۳) خفیہ کام ۔

Undeserving : (a) (۱) غیر مستحق؛ جو مدد وغیرہ کا مستحق نہ ہو؛ نا سزاوار؛ اہلیت نہ رکھنے والا۔ (۲) بے گناہ؛ معصوم (جو بدقسمتی کا مستحق نہ ہو)۔

Undeservingly : (adv.) غیر مستحق طور پر۔

Undesigned : (a) بے مقصد؛ غیر ارادی۔

Undesignedly : (adv.) غیر ارادی طور پر؛ بلا مقصد و ارادہ۔

Undesignedness : (n) بے قصد ہونا؛ بے ارادہ ہونا۔

Undesigning : (a) (۱) چال بازی یا سازش سے پاک۔ (۲) خودغرضانہ منصوبوں سے مبرّا۔

Undesirability : (n) ناپسندیدگی؛ نامرغوب ہونا؛ ناگوار ہونا۔

Undesirable : (a) ناپسندیدہ؛ نامرغوب ؛ قابلِ اعتراض؛ ناگوار۔

Undesirable : (n) ناپسندیدہ شخص یا شے۔

Undesirableness : (n) ناپسندیدگی؛ ناگواری۔

Undesirably : (adv.) ناپسندیدگی سے؛ ناگواری سے؛ نامرغوب طور پر۔

Undesired : (a) ناخواستہ؛ بن مانگا؛ جس کے آنے یا ملنے سے خوشی نہ ہو؛ جس کا خیر مقدم نہ کیا گیا ہو؛ نامرغوب؛ ناگوار۔

Undesiring : (a) ناخواہاں؛ غیر آرزو مند۔

Undesirous : (a) ناخواہاں؛ غیر آرزومند؛ نہ چاہنے والا۔

Undespairing : (a) جو مایوس نہ ہو؛ غیر مایوس کُن۔

Undestroyed : (a) غیر برباد شدہ؛ صحیح سالم۔

Undetected : (a) بے پتا؛ بے سراغ؛ بے گرفت؛ غیر دریافت کردہ؛ جس کی گرفت نہ ہو یا پتا نہ چلے۔

Undeteriorated : (a) غیر انحطاط رسیدہ؛ غیر تنزّل یافتہ؛ جو خراب نہ ہوا ہو۔

Undeterminable : (a) ناقابلِ تعیّن؛ ناقابلِ حدبندی ؛ غیر فیصلہ پذیر۔

Undeterminate : (a) غیر معیّن؛ غیر مقررہ؛ غیر محدود۔

Underwork : (v) (۱) (کسی پر) بہت ہی کم کام تھوپنا۔ (۲) بہت ہی کم کام کرنا۔ (۳) دوسروں کی نسبت کم اُجرت پر کام کرنا۔

Underworld : (n) (۱) (جغرافیہ) زیر جہاں؛ زمین (اساطیر) عالم اسفل ؛ عالم تحت الارض؛ مُردوں کے رہنے کی جگہ؛ زمین کے نیچے کی دنیا؛ (دینیات) دوزخ۔ (۲) (علم النجوم) سمت القدم۔ (۳) (سماجیات) جرائم پیشہ طبقہ ؛ معاشرے کا سب سے ادنیٰ طبقہ۔

Underwrite : (v) (۱) کسی تحریر یا عبارت کے نیچے کچھ لکھنا۔ (۲) (کسی فیصلہ، بیان وغیرہ) کی تائید کرنا؛ دستخط کرکے اتفاق ظاہر کرنا۔ (۳) بیمہ کی پالیسی سے اتفاق ظاہرکرنا (بیمہ کے خطرے کو قبول کرتے ہوئے)۔

Underwriter : (n) (۱) (معاشیات) بحری بیمہ کار۔ (۲) کمپنی کے حصص کا بیمہ کرنے والا۔

Underwritten : (a) (۱) تحریری شکل میں نیچے لکھا ہوا ؛ کسی عبارت یا تحریر کے بعد نیچے لکھا ہوا۔ (۲) جن کے نام نیچے لکھے ہوں؛ جن کے دستخط کسی تحریر یا عبارت کے نیچے ہوں۔

Undescribable : (a) جو بیان سے باہر ہو؛ جسے بیان کرنا ممکن نہ ہو۔

Undescribed : (a) (۱) بیان نہ کیا ہوا۔ (۲) (تاریخ طبیعی) دیکھو Nondescript (a)۔

Undescried : (a) بن دیکھا؛ نظر سے مخفی؛ جس پر نظر نہ پڑے۔

Undescriptive : (a) غیر بیانیہ۔

Undeserve : (v) کسی چیز کے پانے کا حق نہ رکھنا؛ استحقاق نہ رکھنا۔

Undeserved : (a) غیر مستحق؛ بے استحقاق؛ ناواجب۔

Undeservedly : (adv.) بغیر استحقاق کے؛ ناواجب طور پر۔

Undeservedness : (n) پانے کا حق نہ رکھنا؛ بے استحقاق ہونا۔

Undeserver : (n) (شاذ) جو حق دار نہ ہو؛ جو پانے کا حق نہ رکھتا ہو؛ غیر مستحق۔

Undeserving : (n) اہلیت، خوبی اور استحقاق کی کمی۔

Undeterminately : (adv.) غیر معینہ طور پر؛ غیر مقررہ طریقے سے؛ غیر محدود طور پر ۔

Undeterminateness : (n) عدم تعیّن ۔

Undetermined : (a) (۱) غیر معیّن؛ غیرفیصل؛ غیرطے شدہ ۔ (۲) (نفسیات) مُذبذب ۔ (۳) (ریاضیات) غیر معین؛ نامعلوم ۔ (٤) بے عزم؛ بے قوتِ فیصلہ ۔ (٥) متلوّن؛ ضعیف الارادہ ۔

Undetermined coefficient : (n) (ریاضیات) نا معلوم سُر ۔

Undeterred : (a) نہ رُکنے والا؛ باز نہ آنے والا ۔

Undeveloped : (a) (۱) غیر بالیدہ؛ غیر ترقی یافتہ ۔ (۲) بے نشوونما؛ جس نے پوری طرح نشوونما نہ پائی ہو ۔ (۳) بے استعمال خصوصاً زمین جس کا پورا استعمال نہ ہوتا ہو؛ (زراعت) بے کاشت کامل ۔

Undeviating : (a) (۱) غیر منحرف؛مقررہ راستے سے نہ ہٹنے والا؛ بے انحراف ۔ (۲) راسخ؛ پکّا؛ ثابت قدم؛ ثابت قدمانہ ۔

Undevil : (v) (۱) آسیب اُتارنا ۔ (۲) شیطانی صفات سے پاک کرنا ۔

Undevised : (a) (۱) (زمین، جائداد وغیرہ) جسے وصیت کے ذریعہ ترکے میں نہ دیا گیا ہو؛ جسے ہبہ بالوصیت نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) جس کا منصوبہ نہ بنایا گیا ہو؛ بے مقصد ۔

Undevoured : (a) بے نگلا ہوا ۔

Undevout : (a) غیر پرہیزگار؛ غیر عابد؛ ناپارسا ۔

Undevoutly : (adv.) غیر پرہیزگاری سے؛ غیر پارسائی سے ۔

Undext(e)rous : (a) غیرمشّاق؛ غیر ماہر؛ بے منجھا ہوا ۔

Undext(e)rously : (adv.) غیر مشّاقی سے ؛ غیر ماہرانہ طور پر ۔

Undiagnosed : (a) (مرض) جس کی تشخیص نہ ہوئی ہو؛ غیر دریافت کردہ؛ بے پہچانا ہوا ۔

Undictated : (a) بے ہدایت کیا ہوا ۔

Undies : (n) روزمرہ کی زبان میں Underclothes, Undergarment کے لئے استعمال ہوتا ہے؛ زیر جامہ (خصوصاً عورتوں اور بچوں کا) ۔

Undifferentiated : (a) بے تفریق؛ غیر متفرق؛ جس میں تفریق نہ ہوئی ہو؛ متحدالنوع؛ متحدالجنس ۔

Undig : (v) (گڑھے وغیرہ کو) بھرنا ۔

Undigested : (a) غیر منہضم؛ جو جزوِ بدن نہ بنا ہو ؛ جو ہضم نہ ہوا؛ جو ذہن میں اچھی طرح سے نہ آیا ہو؛ جو ٹھکانے سے سمجھ میں نہ آیا ہو؛ غیر مرتب؛ نامربوط ۔

Undight : (a) (قدیم یا بولی) غیر آراستہ؛ بے ترتیب ۔

Undignified : (a) (۱) غیر موُقر؛ بے وقار ۔ (۲) خلافِ وقار؛ منافیِ وقار؛ اوچھا؛ ہلکا ۔

Undignifiedly : (adv.) غیر موُقر طور پر؛ خلافِ وقار طریقے سے؛ اوچھے پن سے ۔

Undignity : (v) بے وقار کرنا؛ بے عزت کرنا؛ وقار سے محروم کرنا ۔

Undiligent : (a) غیر مستعد؛ غیر محنتی؛ محنت اور تن دہی سے کام نہ کرنے والا؛ آرام طلب ۔

Undiligently : (adv.) آرام طلبی سے؛ بے محنت کے ۔

Undiluted : (a) (۱) بے آمیزش؛ خالص ۔ (۲) پوری قوت کا؛ جو پانی یا کوئی اور چیز ملاکر ہلکا نہ کیا گیا ہو ۔

Undiminishable : (a) تقلیل ناپذیر؛ جو کم نہ ہوسکے؛ جس کو گھٹایا نہ جاسکے ۔

Undiminished : (a) بے تقلیل؛ بے تخفیف؛ جس میں کمی نہ ہوئی ہو ؛ جسے گھٹایا نہ گیا ہو ۔

Undimmed : (a) جو دُھندلا یا ماند نہ ہوا ہو؛ روشن اور صاف ۔

Undine/Ondine : (n) [mod. L. 'Undina'.] (اساطیر) جل پَری ۔

Undine : (n) (طب) چشم شُویہ ۔

Undined : (a) بے کھایا ہوا ۔

Undinted : (a) بے نشان؛ جس پر ضرب کا نشان نہ پڑا ہوا ۔

Undiplomatic : (a) خلاف حکمت عملی؛ خلاف مصلحت؛ موقع شناسی کے خلاف؛ غیر مدبّرانہ ۔

Undipped : (a) (۱) بے غوطہ دیا ہوا؛ جسے ڈبکی نہ دی گئی ہو ۔(۲) جس کا اصطباغ نہ کیا گیا ہو؛ جس کا بپتسما نہ ہوا ہو ۔

Undirected : (a) (۱) بے رہنمائی؛ بے اصول؛ جس کی رہبری اورہدایت نہ کی گئی ہو ۔(۲) بے پتا لکھا ہوا (خط وغیرہ)۔

Undisbanded : (a) (فوج) جسے ملازمت سے سبک دوش نہ کیا گیا ہو ۔

Undisbursed : (a) (معاشیات) غیر اداشدہ ۔

Undiscerned : (a) (۱) بے دیکھا؛ نظر سےمخفی؛ جس پر نظر نہ پڑے ۔(۲) بے سمجھا؛ جو سمجھ میں نہ آیا ہو۔

Undiscernible : (a) ناقابلِ دید؛ جسے دیکھا نہ جاسکے ۔

Undiscernibleness : (n) ناقابلِ دید ہونا ۔

Undiscernibly/Undiscernably : (adv.) ناقابلِ دید طور پر ۔

Undiscerning : (n) (۱) کم نظر ؛ کم بین ۔ (۲) بے بصیرت ؛ نا فہم؛ بے ادراک؛ حق وباطل میں تمیز نہ کرنے والا شخص؛ بے امتیاز ۔(۳) بھدی عقل کا آدمی؛ موٹی سمجھ کا آدمی ۔

Undiscerning : (a) کم نظر؛ کم بین؛ نافہم؛ بھدی عقل کا؛ موٹی سمجھ کا؛ سیاہ وسفید یا حق و باطل میں تمیز نہ کرنے والا ۔

Undiscerningly : (adv.) کورنگاہی سے؛ نافہمی سے ؛ بے بصیرتی سے ۔

Undischarged : (a) (۱) ادا نہ کیا ہوا ۔(۲) جو ذمہ داری سے بری نہ ہوا ہو؛ غیر سبک دوش (قرض، احسان وغیرہ سے)۔(۳) جو عمل میں نہ آیا ہو ؛ بے تعمیل ؛ بے ادا (حکم) ۔ (٤) بے چلی ہوئی (بندوق) ۔ (٥) جسے اتارانہ گیا ہو (جہاز یا کشتی سے)۔

Undisciplinable : (a) غیر تربیت پذیر؛ ناقابل تربیت؛ جس کی تربیت نہ کی جاسکے ۔

Undiscipline : (n) تربیت کی کمی؛ قاعدے یا ضابطے کی کمی کی پابندی کا فقدان ۔

Undisciplined : (a) (۱) بے اصول ؛ بے تربیت ؛ غیر تربیت یافتہ ۔(۲) فوجی تربیت سے محروم؛ بے قاعدہ؛ غیرقواعد داں ۔ (۳) جو احکام یا ضابطے کی پابندی کا عادی نہ ہو؛ بے ضبط؛ بے ضابطہ ۔

Undisclosed : (a) غیر فاش؛ مخفی؛ پوشیدہ؛ چھپا ہوا؛ جو ظاہر نہ ہوا ہو ۔

Undiscoloured : (a) رنگین؛ جس کا رنگ نہ اڑا ہو؛ جس پر دھبےنہ پڑے ہوں ۔

Undiscomfited : (a) غیر شکست یافتہ؛ غیر مغلوب ۔

Undiscontinued : (a) مسلسل ۔

Undiscourageable : (a) جس کی حوصلہ شکنی نہ ہوسکے ؛ جس کی ہمت نہ توڑی جا سکے ۔

Undiscouraged : (a) باہمت؛ جس کی ہمت نہ ٹوٹی ہو؛ جس کا حوصلہ پست نہ ہوا ہو ۔

Undiscoverable : (a) ناقابلِ دریافت؛ ناقابلِ انکشاف ۔

Undiscoverably : (adv.) ناقابلِ انکشاف طور پر ۔

Undiscovered : (a) غیر دریافت شدہ؛ نامعلوم؛ غیر منکشف؛ مخفی ۔

Undiscriminating : (a) جس میں تمیز نہ ہو؛ بے تفریق؛ فرق نہ کرنے والا؛ تمیز نہ کرنے والا؛ قوتِ تمیز یا قوتِ تنقید سے محروم؛ ناشناس؛ غیر ناقدانہ؛ ناشناسانہ۔

Undiscriminatingly : (adv.) بلا امتیاز؛بلاتفریق؛ فرق وامتیاز نہ کرتے ہوئے؛ غیر ناقدانہ یا ناشناسانہ طور پر۔

Undiscriminatingness : (n) قوت تمیز کا فقدان ۔

Undiscussed : (a) بے بحث؛ بے مباحثہ؛ جس پر بحث و مباحثہ نہ ہوا ہو؛ جس (موضوع یا نکتے پر) گفتگو نہ کی گئی ہو ۔

Undiseased : (a) جو مریض نہ ہو؛ صحت مند ۔

Undisfigured : (a) جس کی صورت نہ بگاڑی گئی ہو؛ غیر مسخ شدہ؛ اصلی ہئیت یا صورت والا ۔

Undisgraced : (a) بدنامی یا رسوائی سے محفوظ؛ ذلت اور ملامت سے بچا ہوا ۔

Undisguisable : (a) جس کا بھیس نہ بدلا جا سکے؛ جسے بھیس بدل کر پیش نہ کیا جا سکے۔

Undisguise : (n) عدم تصنّع؛ بہروپ کی کمی۔

Undisguise : (v) تصنّع یا بہروپ کا پردہ چاک کرنا۔

Undisguised : (a) (۱) بے بہروپ؛ جس نے بھیس نہ بدلا ہو۔ (۲) صریحی؛ صاف؛ کھلا ہوا؛ واضح۔

Undisguisedly : (adv.) (۱) بغیر بھیس بدلے۔ (۲) کھلم کھلا؛ صاف صاف؛ صریحی طور پر۔

Undisguisedness : (n) بغیر بھیس بدلے ہوئے ہونا؛ کھلا ہوا اور جھوٹی نمائش سے پاک ہونا۔

Undishonoured : (a) ذلت اور رسوائی سے محفوظ؛ بے داغ؛ با آبرو۔

Undismayed : (a) (۱) غیر خوف زدہ؛ غیر دہشت زدہ۔ (۲) غیر مایوس؛ جس نے ہمت نہ ہاری ہو؛ ثابت قدم۔

Undismissed : (a) غیر خارج شدہ؛ غیر برخاست کردہ۔

Undispatched : (a) غیر ارسال کردہ؛ بے بھیجا ہوا۔

Undispelled : (a) غیر زائل؛ جو دور یا زائل نہ ہوا ہو۔

Undispensed : (a) جسے مذہبی طور پر معافی یا استثنا نہ کیا گیا ہو۔

Undispersed : (a) غیر پراگندہ؛ غیر منتشر؛ مجتمع؛ یکجا۔

Undisposed : (a) (۱) بے کار؛ بےمقصد۔ (۲) بےمیلان؛ بے شوق؛ بے رغبت۔

Undisproved : (a) جو باطل یا غلط ثابت نہ ہوا ہو۔

Undisputable : (a) غیر نزاعی (جس میں اختلاف نہ کیا جا سکے)۔

Undisputed : (a) بےنزاع؛ بے اختلاف؛ جس میں نزاع یا اختلاف نہ ہو؛ مسلّمہ؛ متفق علیہ؛ مانا ہوا۔

Undisputedly : (adv.) بغیر اختلاف کئے ہوئے؛ بغیر نزاع کے؛ متفقہ طور پر۔

Undissected : (a) (۱)(کیمیا) بےتحلیل؛ بےتجزیہ۔ (۲) (جراحی) نہ بریدہ؛ نہ شگافتہ؛ غیر شگافتہ۔

Undissembled : (a) بے منافقت؛ بے ریا؛ جس میں منافقت اور ریاکاری نہ برتی جائے؛ کھلا ہوا؛ صاف صاف؛ اعلانیہ۔

Undissembling : (a) بے ریا؛ بے تصنّع۔

Undissemblingly : (adv.) بے ریائی سے؛ کھُلے طور پر۔

Undissipated : (a) غیر ضائع شدہ؛ غیر برباد شدہ۔

Undissolvable : (a) غیر تحلیل پذیر؛ جو گھُل نہ سکے۔

Undissolved : (a) (۱) بے تحلیل؛ بے تجزیہ۔ (۲) غیر محلول؛ بے حل شدہ؛ بے گھلا؛ (کیمیا) نہ حل شدہ۔ (۳) جو برخاست نہ ہوا ہو۔ (٤) جو ختم یا نسخ نہ کیا گیا ہو۔

Undistempered : (a) (دیوار وغیرہ) جس پر رنگ سازی نہ کی گئی ہو۔

Undistilled : (a) جس کی تقطیر نہ کی گئی ہو؛ غیر تقطیر شدہ؛ جس کی کشید نہ کی گئی ہو۔

Undistinguishable : (a) ناقابل امتیاز؛ ناقابل تمیز؛ ناقابل شناخت؛ ناقابلِ ادراک؛ غیر محسوس؛ خفی۔

Undistinguishably : (adv.) ناقابل امتیاز طور پر؛ ناقابلِ ادراک طور پر۔

Undistinguished : (a) (۱) غیر متمیّز؛ جس میں تمیز نہ کی جائے۔ (۲) غیر ممتاز؛ اوسط درجے کا؛ معمولی۔

Undistinguishing : (a) غیرممیز؛ جو ممیّز نہ کرے؛ جو ما بہ الامتیاز نہ ہو۔

Undistinguishingly : (adv.) غیر ممیز طورپر؛ فرق و امتیاز نہ کرتے ہوئے۔

Undistorted : (a) بے مروڑا ہوا؛ غیر مسخ شدہ۔

Undistracted : (a) غیرمنتشر؛مجتمع؛یکسو(طبیعت، توجہ)۔

Undistractedly : (adv.) یکسوئی سے۔

Undistractedness : (n) یک سوئی۔

Undistressed : (a) تکلیف اور رنج سے آزاد۔

Undistributed : (a) غیر منقسم؛ جو تقسیم نہ ہوا ہو۔

کُھلنا ۔ (۵) منسوخ کرنا؛ کالعدم کرنا ۔ (٦) اُلٹ کر اصلی حالت پرلانا ۔ (۷) برباد کرنا؛ ختم کرنا؛ دورکرنا؛ مٹانا (شاذ) ۔ (۸) اغوا کرنا؛ عصمت دری کرنا (قدیم) ۔ (۹) (شاذ) تشریح کرنا؛ توضیح کرنا ۔

Undoable : (a) وہ کام جسے کیا نہ جا سکے ۔

Undocked : (a) بے کاٹا ہوا؛ بے گھٹایا ہوا؛ غیر بُریدہ؛ غیر تراشیدہ ؛ غیر تخفیف شدہ؛ غیرملخّص۔

Undoer : (n) (۱) کھولنےوالا (دروازہ، گرہ، گانٹھ وغیرہ کا) ۔ (۲) کپڑے اتارنے والا؛ بٹن کھولنے والا (کسی شخص کا) ۔ (۳) منسوخ کرنے والا؛ کالعدم کرنے والا ۔ (٤) الٹ کر اصلی حالت پر لانے والا ۔ (۵) برباد کرنے والا؛ مٹانے والا؛ ختم کرنے والا ۔ (٦) عصمت دری کرنے والا؛ اغوا کرنے والا ۔ (۷) توضیح کرنے والا؛ تشریح کرنے والا ۔

Undoctor : (v) (۱) ڈاکٹری کی ڈگری چھین لینا ۔ (۲) علاج نہ کرنا ۔ (۳) (مجازاً) ملاوٹ نہ کرنا؛ آمیزش نہ کرنا؛ جھوٹی رپورٹ نہ لکھنا ۔ (٤) ڈاکٹری نہ کرنا؛ طبابت نہ کرنا ۔

Undocumented : (a) دستاویزی ثبوت سے مبرّا ۔

Undogmatic : (a) غیر قطعیت پسند؛ غیر ادّعائی ۔

Undoing : (n) (۱) کھولنے، ڈھیلا کرنے کا عمل ۔ (۲) بربادی؛ تباہی ۔ (۳) الٹ کر اصلی حالت پر لانے کا عمل ۔ (٤) تنسیخ ۔

Undone : (a) (۱) بن کیا؛ ناکردہ؛ ناتمام؛ غیرمتاثر ۔ (۲) تباہ؛ برباد ۔ (۳) کھولا ہوا ۔

Undouble : (v) (۱) تہ کھولنا ۔ (۲) شطرنج کی ایک خاص چال چلنا ۔

Undoubted : (a) بے شبہہ؛ یقینی؛ غیر مشکوک؛ غیر مشتبہ ۔

Undoubtedly : (adv.) بلا شبہہ؛ بغیر شبہہ کئے ہوئے ۔

Undoubtful : (a) غیر مشکوک؛ شك وشبہہ سے خالی ۔

Undoubting : (a) جسے شك وشبہہ نہ ہو؛ شك نہ کرنے والا؛ شبہے سے خالی ۔

Undoubtingly : (adv.) بغیر شك کئے ہوئے ؛ غیرمشتبہ طور پر ؛ شك نہ کرتے ہوئے ۔

Undistributed middle : (n) (منطق) غیر منقسمہ حدّ اوسط؛ عدم حصر حدّ اوسط ؛ مغالطہ جو حد اوسط کو صغریٰ اور کبریٰ میں مختلف معنوں میں یا مختلف کمیت کے ساتھ استعمال کرنے سے پیدا ہوتا ھے ۔

Undisturbed : (a) بے خلل؛ جو چھیڑا نہ گیا ہو؛ غیر پریشان؛ مطمئن ۔

Undisturbedly : (adv.) اطمینان سے؛ بغیر کسی خلل کے؛ بغیر کسی پریشانی کے ۔

Undisturbedness : (n) اطمینان ۔

Undiverted : (a) (۱) غیر منحرف؛ جو ہٹا ہوا نہ ہو ۔ (۲) ایك نقطے پر مرکوز؛ بغیر ہٹا ہوا (خیال، توجہ) ۔ (۳) بے تفریح؛ جسے تفریح نہ ہوئی ہو ۔

Undiverting : (a) منحرف نہ کرنے والا؛ ارتکاز میں مخل نہ ہونے والا؛ (توجہ، خیال وغیرہ کو) نہ ہٹانے والا۔

Undividable : (a) تقسیم ناپذیر؛ ناقابل تقسیم؛ جسے منقسم نہ کیا جاسکے ۔

Undivided : (a) (۱) غیر منقسم؛ سالم؛ مسلّم ۔ (۲) بغیر ہٹی ہوئی؛ایك نقطےپر مرکوز؛پوری پوری (توجہ) ۔

Undividedly : (adv.) غیر منقسم طور پر ۔

Undividedness : (n) غیر منقسم ہونا؛ سالم ہونا؛ پورا پورا ہونا ۔

Undivine : (a) غیر ربّانی؛ غیر سماوی؛ غیر ملکوتی ۔

Undivined : (a) وجدان یا قیاس سے معلوم نہ کیا ہوا؛ قرینے سے نہ سمجھا ہوا؛ بے تاڑا ہوا ۔

Undivinely : (adv.) غیر ربّانی طریقے سے ۔

Undivorced : (a) (۱) غیر مطلقہ؛ جسے طلاق نہ ملی ہو ۔ (۲) بغیر جدا کیا ہوا ۔

Undivulged : (a) ظاہر نہ کیا ہوا؛ افشا نہ کیا ہوا؛ پوشیدہ؛ مخفی ۔

Undo : (v) [OE. 'Undon'.] (۱) کھولنا (دروازہ وغیرہ) ۔ (۲) (گرہ، گانٹھ وغیرہ) کھولنا۔ (۳) بٹن کھولنا یا کپڑے اتارنا (کسی شخص کا) ۔ (٤) (روزمرہ)

Undoubtingness : (n) شک نہ کرنا ۔

Undowered : (a) (۱) بے جہیز ۔(۲) صفات طبعی سے محروم؛ جو خدا داد قابلیت کا حامل نہ ہو ۔

Undrainable : (a) (زمین) جس کی رطوبت اور پانی کو نالی کے ذریعے نکال کر خشک نہ کیا جاسکے ۔

Undrained : (a) پانی نکال کر خشک نہ کیا ہوا؛ نالی بنا کر پانی نہ نکالا ہوا ۔

Undramatic : (a) غیر ڈرامائی ۔

Undramatically : (adv.) غیر ڈرامائی اندازسے؛ غیر ڈرامائی طورسے ۔

Undraped : (a) غیر ملبوس؛ ننگا؛ (کپڑے وغیرہ سے) آراستہ نہ کیا ہوا ۔

Undraperied : (a) پردوں سے خالی؛ جس کے پردے الگ کر دیئے گئے ہوں؛ پردوں سے آراستہ نہ کیا ہوا ۔

Undraw : (v) واپس کھینچ لینا یا ہٹا دینا(خصوصاً پردہ کو)۔

Undrawn : (a) ہٹایا یا واپس نہ کھینچا ہوا (پردہ وغیرہ) ۔

Undreaded : (a) جس سے خوف نہ ہو ۔

Undreamed/Undreamt : (a) جو خواب میں نہ دیکھا گیا ہو ؛ بےسان وگمان؛ جس کا وہم وگمان بھی نہ ہو ۔

Undress : (v) (۱) ننگا کرنا ۔(۲) کپڑے اتارنا ۔(۳) کسی کو کپڑے سے محروم کرنا؛ ننگا کرنا ۔ (٤) کسی چیز سے الگ کرنا ۔

Undress : (n) (۱) نامکمل لباس؛ ڈھیلا ڈھالا لباس جو خلوت میں یا سوتے وقت پہنا جائے؛ شب خوابی کا لباس ۔(۲) (ملازمت میں) یونیفارم جو پہننے کے لئے مقرر کیا گیا ہو ۔(۳) ننگا ۔

Undressed : (a) (۱) بے کپڑوں کا؛ ننگا ۔(۲) شب خوابی کا لباس پہنے ۔ (۳) (کپڑا، چمڑا، پتھر وغیرہ) جس کی سطح ہموار اور چکنی نہ کی گئی ہو ۔ (٤) بے مرہم پٹی؛ (زخم) جس کی مرہم پٹی نہ ہوئی ہو ۔

Undressing : (n) ننگا کرنا؛ کپڑے اتارنا؛ کسی چیز سے الگ کرنا ۔

Undried : (a) بے سوکھا ہوا؛ تر؛ نم؛ بھیگا ۔

Undrinkable : (a) غیر نوشیدنی؛ جو پینے کے قابل نہ ہو ۔

Undriven : (a) بے چلایا ہوا ۔

Undrooping : (a) غیر افسردہ؛ غیر پژمردہ ۔

Undrowned : (a) جوغرقاب نہ ہوا ہو؛ جو ڈوبا نہ ہو ۔

Undrugged : (a) (۱) جس نے منشیات کا استعمال نہ کیا ہو ۔(۲) جس نے منشیات کے اثر سے چھٹکارا پالیا ہو ۔

Undrunk : (a) غیر مخمور؛ جوپی کر بدمست نہ ہوا ہو ۔

Undubbed : (a) (۱) جس کو نائٹ کا خطاب نہ ملا ہو ۔ (۲) (چمڑا) جس پر چربی نہ ملائی گئی ہو ۔

Undubitable : (a) غیر مشکوک ۔

Undubitably : (adv.) غیر مشکوک طور پر ۔

Undue : (a) (۱) نامناسب؛ نازیبا ۔(۲) ناجائز؛ ناواجب ۔ (۳) حد سے زیادہ؛ بے حد ۔

Undug : (a) بے کھودا ہوا ۔

Unduke : (v) ڈیوک کے منصب سے ہٹا دینا ۔

Undulant : (a) [L. 'undulans'.] چڑھتا اُترتا ہوا؛ اُٹھتا گرتا ہوا؛ لہردار؛ موّاج ۔

Undulant fever : (n) (طب) مالٹا بخار؛ لہر یا بخار ۔

Undulate : (a) [L. 'undulatus'.] لہردار؛ (نباتیات) لہریا ۔

Undulate : (v) [L. 'undulare'.] (۱) لہریں بناتے ہوئے حرکت کرنا؛ موج کی طرح بڑھنا ۔(۲) اُتارچڑھاؤ پیدا کرنا ۔(۳) لہردار سطح دکھلانا ۔

Undulated : (a) موّاج؛ لہردار؛ (نباتیات) لہریا ۔

Undulating : (a) ارتعاشی؛ لہردار؛ موّاج؛ لہریًا؛ لہر کی طرح اتار چڑھاؤ پیدا کرنے والا ۔

Undulating membrane : (n) غشاء ارتعاشی ۔

Undulation : (n) (۱) تموّج؛ زیروبم؛ اتار چڑھاؤ؛ لہری حرکت؛ لہر؛ موج ۔ (۲) (طب) اہتزاز قلب ۔

Undulationist : (n) نظریہء تموّج کا حامی ۔

Undulator : (n) (بے تار کے ٹیلیگراف میں) ارتعاش پیدا کرنے والا؛ لہر پیدا کرنے والا ۔

Undulatory : (a) موجی؛ لہریا؛ موج سے پُر؛ لہردار ۔

Undulatory theory : (n) (طبیعیات) نظریہء تموّج ۔

Undulous : (a) [L. 'undulosus'.] لہردار؛ موّاج ۔

Unduly : (adv.) نامناسب طور پر؛ ناجائز طور پر ؛ غیر واجب طریقے سے؛ حد سے زیادہ ۔

Undurable : (a) ناپائدار؛ نامضبوط؛ کمزور ۔

Undusted : (a) جس پر گرد موجود ہو؛ جس پر سے گرد صاف نہ کی گئی ہو ۔

Unduteous : (a) فرض ناشناس ۔

Undutiful : (a) فرض ناشناس ۔

Undutifully : (adv.) فرض ناشناسی سے ۔

Undutifulness : (n) فرض نا شناسی ۔

Undy : (a) [Anglicized f. undee.] (نقابت) لہردار ۔

Undying : (a) (۱)غیر فانی؛ لازوال؛ اَمر ۔(۲) دائمی؛ مستقل ۔

Undyingly : (adv.) غیر فانی طور پر؛ دائمی طور پر ۔

Undyingness : (n) لازوال ہونا؛ دائمیّت ۔

Uneared : (a) غیر مزروعہ؛ جس میں کاشت نہ ہوئی ہو ۔

Unearned : (a) بے کمایا ہوا؛ بے استحقاق حاصل کیا ہوا؛ ناواجب۔

Unearth : (v) (۱) کھود کرنکالنا ۔(۲) مٹی ہٹا کر باہرنکالنا۔ (۳) (مجازاً) منظرعام پر لانا؛ افشا کرنا؛ ظاہر کرنا؛ پتا لگانا ۔

Unearthed : (a) (۱) کھود کر نکالا ہوا؛ مٹی ہٹاکر نکالا ہوا ۔ (۲) افشا کیا ہوا؛ ظاہر ۔

Unearthed : (a) (بجلی) زمین واصل تار نہ لگایا ہوا ۔

Unearthliness : (n) ارضی خصوصیات سے بالاتر ہونا؛ غیر ارضی ہونا؛ فوق فطرت ہونا؛ پراسرار ہونا؛ بھیانك پن؛ روحانیت؛ غیر ارضیت ۔

Unearthly : (a) (۱) ارضی خصوصیات سے بالاتر؛ سماوی (دینیات) غیر دنیوی ۔ (۲) فوق الفطرت ؛ غیر ارضی ۔ (۳) (نفسیات) بھیانك؛ پُراسرار ۔ (٤) (روزمرہ) نامناسب (وقت)؛ بہت سویرے ۔

Unease : (n) (۱) (ذہنی یا روحانی) تکلیف ۔ (۲) فکر و اندیشہ ۔(۳) جذباتی تناؤ ۔(٤) بے ڈھنگاپن ۔

Uneasily : (adv.) (۱) بے اطمینانی سے؛ گھبراہٹ سے ۔ (۲) بےکلی سے ؛ بے چینی سے؛ پریشانی سے ۔ (۳) بے ڈھنگے طور پر ؛ غیر آرام دہ طریقے سے ۔

Uneasiness : (n) تکلیف؛ بے چینی؛ بےکلی؛ بے اطمینانی؛ گھبراہٹ۔

Uneasy : (a) (۱) بے آرام؛ بے کل؛ تکلیف دہ؛ پریشان کن ۔ (۲) بےاطمینانی کا؛ گھبراہٹ کا۔ (۳) مضطرب؛ بے چین ۔

Uneatable : (a) غیرخوردنی؛ جو کھانے کے قابل نہ ہو ۔

Uneaten : (a) ناخوردہ؛ بے کھایا ہوا ۔

Uneath : (adv.) [OE. 'uneaþe'.] مشکل سے؛ دشواری سے ۔

Uneath : (a) مشکل؛ سخت؛ تکلیف دہ ۔

Uneclipsed : (a) (۱) بے گرہن؛ بے گہن ۔(۲) (مجازاً) جسے کسی دوسری چیز ماند نہ کر سکی ہو ۔

Uneconomic : (a) (۱) جو اصول معاشیات کے خلاف ہو ۔ (۲) بے منافع؛ غیر نافع؛ بے کفایت؛ (معاشیات) مسرفانہ ۔(۳) غیر معاشی؛ غیراقتصادی۔

Uneconomical : (a) (۱) غیرکفایت شعار؛مسرفانہ؛ مسرف ۔ (۲) غیر معاشی؛ غیر اقتصادی۔

Uneconomically : (adv.) غیرکفایت شعاری سے؛ فضول خرچی سے؛ اسراف سے ۔

Unedge : (v) کُند کرنا؛ بے دھارکرنا ۔

Unedified : (a) بے اصلاح؛ جس کی اخلاقی اصلاح نہ ہوئی ہو ؛ جسے اخلاقی فائدہ نہ پہنچا ہو ۔

Unedifying : (a) (۱) غیر مصلحانہ؛ اخلاقی افادیت سے خالی۔ (۲) مخربِ اخلاق۔

Unedited : (a) (۱) بے ترتیب وتہذیب (کتاب)۔ (۲) غیر شائع شدہ۔

Uneducated : (a) غیر تعلیم یافتہ؛ ناتربیت یافتہ؛ جاہل؛ ناخواندہ؛ اَن پڑھ۔

Uneducatedness : (n) غیر تعلیم یافتہ ہونا؛ ناخواندگی؛ جہالت۔

Unelaborate : (a) مجمل؛ غیر مفصّل۔

Unelastic : (a) بے لچک۔

Unelated : (a) (۱) غیر مغرور؛ جسے غرور نہ ہو۔ (۲) غیر مسرور؛ جسے خوشی نہ ہو۔

Unelbowed : (a) جسے کہنی سے ہٹایا نہ گیا ہو؛ جسے کہنی نہ ماری گئی ہو۔

Unelected : (a) غیر منتخب؛ جو منتخب نہ ہوا ہو؛ بے انتخاب؛ جس میں انتخاب نہ ہوتا ہو۔

Unelectrified : (a) جس میں بجلی نہ لگی ہو؛ اَن برقایا۔

Unelectrified body : (n) (الیکٹرک) اَن برقایا جسم۔

Unelevated : (a) غیرمرتفع۔

Uneloquent : (a) غیرخوش بیان؛ غیرفصیح۔

Uneloquently : (adv.) غیرخوش بیانی سے؛ غیر فصاحت سے۔

Unembarrassed : (a) جو سراسیمہ نہ ہو؛ جو گھبرایا ہوا نہ ہو؛ پُرسکون؛ بااطمینان؛ گھبراہٹ سے خالی۔

Unembattled : (a) بغیر صف آرائی کئے ہوئے۔

Unembellished : (a) غیرآراستہ؛ غیرمزیّن۔

Unembittered : (a) خوش مزاج؛ جو تلخ مزاج نہ ہو۔

Unembodied : (a) غیر مجسم۔

Unemotional : (a) (۱) غیر جذباتی؛ غیر جذبات پسند؛ جو جذبات سے کم متاثر ہو اور ان کا اظہار کم کرے؛ ٹھنڈا۔ (۲) غیر جذبات انگیز؛ جذبات سے خالی؛ جس سے جذبات زیادہ متاثر نہ ہوں۔

Unemotionally : (adv.) غیر جذباتی طور پر؛ ٹھنڈے طریقے سے؛ بغیر جذبات کا اظہار کئے یا اثر لئے؛ جذبات کو بغیر متاثر کئے۔

Unemphatic : (a) بے تاکیدی؛ جس میں زور یا شدت نہ ہو۔

Unemphatically : (adv.) بغیر تاکید یا زور دیئے۔

Unemployable : (a) ناقابل ملازمت؛ جو ملازمت کے لائق نہ ہو۔

Unemployed : (a) بےکار؛ غیرمصروف؛ بےروزگار۔

Unemployment : (n) بےروزگاری؛ بیکاری؛ عدم مصروفیت۔

Unemployment insurance : (n) (معاشیات)بیمۂ بےروزگاری؛ بے روزگاری بیمہ۔

Unemptied : (a) جو خالی نہ کیا گیا ہو؛ پُر؛ بھرا ہوا۔

Unenacted : (a) (قانون) جو وضع نہ کیا گیا ہو؛ (ڈراما) جو کھیلا نہ گیا ہو۔

Unenchanted : (a) غیرمسحور؛ (مجازاً) غیر فریفتہ۔

Unenclosed : (a) (۱) بے گھیرا ہوا؛ بے احاطہ۔ (۲) غیر ملفوف۔

Unencumbered : (a) (۱) بار سے آزاد؛ بوجھ سے آزاد۔ (۲) مزاحمت یا رکاوٹ سے آزاد۔ (۳) بے بار؛ وہ جائداد جو قرض، رہن وغیرہ ہر قسم کے بار سے آزاد ہو۔

Unendangered : (a) جو خطرے میں نہ ہو یا نہ ڈالا گیا ہو؛ خطرے سے خالی؛ خطرے سے آزاد۔

Unended : (a) (شاذ) بے پایاں۔

Unending : (a) (۱) (طبیعیات) بے پایاں۔ (۲) لامتناہی؛ لازوال۔ (۳) دائمی؛ مسلسل؛ مستقل۔

Unendingly : (adv.) لامتناہی طور پر؛ مسلسل طور پر؛ ختم نہ ہونے والے انداز سے۔

Unendingness : (n) لامتناہیت؛ لازوالیت؛ طوالت۔

Unendorsed : (a) غیر مصدقہ؛ بے تصدیق ظہری؛ جس کی پشت پر دستخط یا تصدیق نہ ہو۔

Unendowed : (a) جسے عطا نہ ہوئی ہو؛ محروم (کسی صفت سے)؛ غیر موقوفہ؛ بے اوقاف جائداد جس کا کوئی حصہ وقف نہ ہو۔

Unendued : (a) اندرونی صفات سے عاری۔

Unendurable : (a) ناقابلِ برداشت۔

Unendurably : (adv.) ناقابلِ برداشت طور پر۔

Unenergetic : (a) کمزور؛ بےقوت؛ غیر سرگرم؛ غیر مستعد۔

Unenforced : (a) غیر نافذ؛ بے عمل در آمد؛ جس کا نفاذ یا جس پر عمل در آمد نہ ہوسکے۔

Unenfranchised : (a) حق رائے دہندگی سے محروم؛ ووٹ سے محروم۔

Unengaged : (a) (۱) غیر مصروف؛ خالی۔(۲) بے کار؛ غیر ملازم۔ (۳) جس کی منگنی نہ ہوئی ہو؛ بے منگنی۔

Unenglished : (a) (قدیم) جسے انگریزی میں ترجمہ نہ کیا گیا ہو۔

Unenjoyable : (a) بے حظ؛ بے لطف؛ جس سے حظ یا لطف نہ حاصل کیا جاسکے۔

Unenjoyed : (a) جس سے لطف یا حظ نہ اٹھایا گیا ہو؛ حظ یا لطف سے خالی۔

Unenjoying : (a) لطف نہ اٹھانے والا؛ لطف کا اظہار نہ کرنے والا؛ مغموم؛ اداس۔

Unenjoyingly : (adv.) حظ یا لطف نہ اٹھاتے ہوئے۔

Unenlightened : (a) (۱) ذہنی طور پر پس ماندہ؛ غیر روشن خیال؛ تاریک خیال۔ (۲) ناواقف؛ معلومات نہ رکھنے والا۔

Unenlivened : (a) (۱) بے جان؛ بے روح۔(۲) ماند؛ بے چمک دمک۔

Unenquiring : (a) غیر مُستفسر؛ غیر مُستفسرانہ۔

Unenquiringly : (adv.) استفسار نہ کرتے ہوئے۔

Unenriched : (a) غیر دولت مند؛ غیر مالامال۔

Unentailed : (a) (جائداد وغیرہ) غیر مشروط ہبہ کردہ۔

Unentangled : (a) بے الجھا ہوا؛ آزاد؛ پھندے میں نہ پھنسا ہوا۔

Unentered : (a) (۱) غیر مندرج؛ جس کا اندراج نہ ہوا ہو۔ (۲) (کتّا) جسے جھنڈ میں نہ رکھا گیا ہو۔ (۳) (جگہ) جہاں کوئی داخل نہ ہوا ہو۔

Unenterprising : (a) (۱) بے حوصلہ؛ بے من چلا؛ جسے نئے کاموں کا حوصلہ نہ ہو۔(۲) غیر مہم جو؛ جسے مہمات کے انجام دینے کا شوق نہ ہو۔

Unentertained : (a) جس کی دل بستگی نہ ہوئی ہو؛ جس نے لطف نہ اٹھایا ہو۔

Unentertaining : (a) بے لطف؛ غیر دلچسپ؛ خشک۔

Unentertainingly : (adv.) غیردلچسپ طور پر؛ بے لطفی کے ساتھ۔

Unentertainingness : (n) غیر دلچسپی؛ بے لطفی؛ خشکی۔

Unenthralled : (a) غیرمسحور؛ آزاد۔

Unenthusiastic : (a) سرد مہر؛ ٹھنڈا؛ بے جوش؛ غیر جوشیلا؛ غیر سرگرم؛ سردمہری کا؛ جوش سے خالی۔

Unentitled : (a) (۱) بے عنوان (کتاب)۔(۲) بے خطاب یافتہ۔ (۳) غیر مستحق؛ غیر حق دار۔

Unenviable : (a) ناقابلِ رشک۔

Unenviably : (adv.) ناقابلِ رشک طور پر۔

Unenvied : (a) غیر محسود؛ جس پر کوئی رشک یا حسد نہ کرتا ہو۔

Unenvious : (a) غیر حاسد؛ غیر حاسدانہ۔

Unenviously : (adv.) غیرحاسدانہ طور پر۔

Unepiscopal : (a) غیر اسقفی۔

Unepiscopally : (adv.) غیر اسقفانہ طور پر۔

Unequal : (a) غیرمساوی؛ نابرابر؛ جو برابرنہ ہو؛ ناہموار؛ جس کےبس کا نہ ہو؛ (نباتیات) غیرمتشاکل۔

Unequalled : (a) جس کا کوئی مقابل نہ ہو؛ بےہمتا؛ بےمثل؛ بے ہمسر؛ بے نظیر۔

Unequally : (adv.) غیر مساوی طور پر ۔

Unequalness : (n) غیربرابری؛ مساوی نہ ہونا ۔

Unequipped : (a) بے سازوسامان؛ (کسی چیز کے) لوازمات سے خالی ۔

Unequitable : (a) غیرمنصفانہ ۔

Unequitably : (adv.) غیر منصفانہ طور پر ۔

Unequivocal : (a) (۱) جو دو رُخی یا دوفصلی نہ ہو ۔(۲) غیر مبہم ؛ بالکل واضح؛ بالکل صاف؛ جس میں غلط فہمی کی گنجائش نہ ہو ۔

Unequivocally : (adv.) غیر مبہم طور پر؛ واضح طور پر ؛ صاف صاف ۔

Unequivocalness : (n) دو رُخی یا دوفصلی نہ ہونا؛ غیر مبہم ہونا؛ صاف ہونا ۔

Uneradicable : (a) ناقابل استیصال؛ جس کی بیخ کنی نہ ہو سکے؛ جسے مٹایا نہ جا سکے ۔

Unerrancy : (n) غلطی نہ کرنا ۔

Unerring : (a) بےخطا؛ حکمی؛ جو کبھی خطانہ کرے ؛ بےچوک ۔

Unerringly : (adv.) بے خطا طریقے سے؛ حکمی طور پر ؛ بے چوک انداز سے ۔

Unerringness : (n) بے خطا ہونا؛ حکمی ہونا ۔

Unescapable : (a) ناقابلِ فرار؛ جس سے بچنا ناممکن ہو ۔

Uneschewable : (a) جس سے پرہیز نہ کیا جاسکے؛ جس سے بچنا ممکن نہ ہو؛ناقابلِ ترک ۔

Unescorted : (a) تنہا؛ بے بدرقہ؛ بغیر دستہء محافظین ۔

Unespied : (a) بے دیکھا ہوا؛ جو نظر نہ آیا ہو ۔

Unessayed : (a) (۱) جس کی کوشش نہ کی گئی ہو ۔ (۲) بے جانچا ہوا؛ بے پرکھا ہوا ۔

Unessence : (v) (کسی چیز کو) بے جوہر بنا دینا؛ جوہر نکال لینا ۔

Unessential : (a) غیر ذاتی؛ غیر اصلی؛ جو اصل سے یا ذات سے متعلق نہ ہو؛ غیر لازمی؛ جو ناگزیر نہ ہو؛ غیر اہم؛ ضمنی؛ جزوی ۔

Unessential : (n) غیر ضروری چیز؛ غیر لازمی چیز ۔

Unessential element : (n) (نباتیات) غیرضروری عُنصر ۔

Unestablish : (v) (۱) غیر مستحکم کرنا۔ (۲) غیر مسلّم کرنا۔

Unestablished : (a) (۱) غیر قائم؛ غیر مستحکم؛ جو قائم یا مستحکم نہ ہوا ہو ۔(۲) غیر مسلّمہ؛ جو پوری طرح تسلیم نہ کیا گیا ہو ۔

Unesteemed : (a) جس کی تعظیم وتکریم نہ کی گئی ہو ۔

Unestranged : (a) جو بے گانہ نہ ہوا ہو؛ جو پرایا نہ ہوا ہو ۔

Unethical : (a) غیر اخلاقی؛ اخلاقیات کے خلاف ۔

Unevadable : (a) جس سے مَفَر ممکن نہ ہو؛ جس سے بچ نکلنا ممکن نہ ہو ۔

Unevangelical : (a) غیرانجیلی؛ جو انجیل میں نہ ہو؛ خلاف انجیل؛ تعلیمِ انجیل یا مسیحیت کے خلاف؛ خلاف اعتقادیت؛ اس نظریے کے خلاف کہ نجات صرف عقیدے یا ایمان پر منحصر ہے ۔

Uneven : (a) (۱) غیر مسطح؛ اونچا نیچا؛ جو یکساں نہ ہو؛ جس میں یکسانی اور اعتدال نہ ہو ۔(۲) (طب) ناہموار۔

Uneven pulse : (n) (طب) نبضِ غیرمُستوی ۔

Unevenly : (adv.) (۱)غیر مسطح حالت میں ؛ ناہموار طور پر ۔ (۲) غیر مساوی طور پر ۔

Unevenness : (n) ناہمواری۔

Uneventful : (a) اہم واقعات سے خالی ۔

Uneventfully : (adv.) بغیر اہم واقعات کے ۔

Uneventfulness : (n) اہم واقعات سے خالی ہونا ۔

Unevidenced : (a) غیر تصدیق کردہ؛ بے شہادت ۔

Unevident : (a) غیر صاف؛ غیر واضح؛ غیربدیہی؛ مبہم ۔

**Unexact : (a)** غلط؛ نادرست؛ غیر صحیح؛ بے جچا تُلا۔

**Unexaggerated : (a)** بے مبالغہ آمیز؛ جس میں مبالغہ نہ کیا گیا ہو؛ جسے بڑھا چڑھا کر بیان نہ کیا گیا ہو۔

**Unexalted : (a)** جو آسمان پر چڑھایا نہ گیا ہو؛ جس کی تعریف کا پل نہ باندھا گیا ہو۔

**Unexamined : (a)** بے جانچا ہوا؛ بے پرکھا ہوا؛ بے امتحان؛ بے پڑتال۔

**Unexamining : (a)** جانچ نہ کرنے والا؛ پرکھ نہ کرنے والا۔

**Unexampled : (a)** بےمثال؛ بےنظیر؛ عدیل؛ عدیم المثال۔

**Unexcelled : (a)** جس پر کسی کو برتری یا فوقیت نہ ہو؛ جو سب پر فائق ہو؛ جس پر کسی کو سبقت نہ ہو۔

**Unexcepted : (a)** غیر مستثنیٰ؛ جسے مستثنیٰ قرار نہ دیا گیا ہو۔

**Unexceptionability : (n)** ناقابلِ اعتراض ہونا؛ بے عیبی۔

**Unexceptionable : (a)** ناقابلِ اعتراض؛ بے عیب؛ بے نقص؛ مکمل۔

**Unexceptionableness :** دیکھو Unexceptionability

**Unexceptionably : (adv.)** ناقابلِ اعتراض طور پر؛ بے عیب طریقے سے۔

**Unexceptional : (a)** عام؛ معمولی۔

**Unexchanged : (a)** جس کی ادلا بدلی نہ کی گئی ہو۔

**Unexcised : (a)** چنگی سے مستثنیٰ؛ محصول آبکاری سے مستثنیٰ۔

**Unexcitable : (a)** اشتعال نا پذیر؛ جسے برانگیختہ نہ کیا جا سکے؛ جسے جوش میں نہ لایا جاسکے؛ جسے اُبھارا نہ جاسکے۔

**Unexcited : (a)** غیر مشتعل۔

**Unexciting : (a)** (جذبات کو) برانگیختہ نہ کرنے والا؛ نہ بھڑکانے والا؛ نہ ابھارنے والا؛ جوش میں نہ لانے والا؛ مشتعل نہ کرنے والا۔

**Unexcusable : (a)** ناقابلِ معافی؛ ناقابلِ عفو؛ ناقابلِ درگزر۔

**Unexecuted : (a)** (۱) بےتعمیل؛ جس کی تعمیل نہ ہوئی ہو۔ (۲) بے تکمیل؛ جس کی قانونی تکمیل (دستخط وغیرہ) نہ ہوئی ہو۔

**Unexemplary : (a)** جو مثالی نہ ہو؛ غیر مثالی۔

**Unexemplified : (a)** جس کی مثال نہ دی گئی ہو۔

**Unexempt/Unexempted : (a)** (۱) مستثنیٰ نہ کیا ہوا؛ غیر مستثنیٰ۔ (۲)بری نہ کیا ہوا؛ پاک نہ کیا ہوا۔

**Unexercised : (a)** (۱) عمل میں نہ لایا ہوا؛ بے برتا ہوا۔ (۲) بے مشق؛ بے ورزش؛ مشق یا ورزش سے محروم۔

**Unexerted : (a)** (قوت، زور، کوشش) جسے کام میں نہ لایا گیا ہو؛ جسے صرف نہ کیا گیا ہو۔

**Unexhausted : (a)** (۱) بے تھکا ہوا؛ بنوز تازہ دم۔ (۲) جو ابھی ختم نہ ہوا ہو؛ جو ابھی پوری طرح صرف نہ ہوا ہو؛ جس میں بنوز قوت باقی ہو۔

**Unexistence : (n)** عدم۔

**Unexistent : (a)** معدوم۔

**Unexisting : (a)** غیر موجود؛ معدوم۔

**Unexorcised/Unexorcized : (a)** آسیب نہ اتارا ہوا؛ جھاڑ پھونک نہ کیا ہوا؛ آسیب زدہ۔

**Unexpanded : (a)** غیر توسیع شدہ؛ بے پھیلایا ہوا۔

**Unexpansive : (a)** نہ پھیلنے والا۔

**Unexpectable : (a)** ناقابلِ توقع۔

**Unexpectant : (a)** توقع نہ رکھنے والا۔

**Unexpected : (a)** غیر متوقع؛ خلافِ توقع؛ ناگہانی؛ اچانک۔

**Unexpectedly : (adv.)** غیر متوقع طور پر؛ توقع کے خلاف؛ ناگاہ؛ اچانک طور پر۔

**Unexpectedness : (n)** خلافِ توقع ہونا۔

**Unexpended : (a)** صَرف نہ کیا ہوا؛ خرچ نہ کیا ہوا۔

Unexpensive : (a) سستا؛ ارزاں؛ کم خرچ؛ غیر قیمتی؛ غیر خرچیلا۔

Unexpensively : (adv.) سستے طور پر؛ کم خرچی سے۔

Unexpensiveness : (n) کم خرچی؛ سستاهونا؛ کم قیمت هونا۔

Unexperienced : (a) ناتجربه کار۔

Unexperimented : (a) تجربه نه کیا هوا؛ تجربے سے نه آزمایا هوا۔

Unexpiated : (a) جس کا کفّاره نه ادا کیا گیا هو۔

Unexpired : (a) غیر منقضی؛ جس کا کچھ حصه باقی هے؛ جس کی میعاد پوری نهیں هوئی۔

Unexplainable : (a) ناقابلِ تشریح وتوضیح۔

Unexplained : (a) (۱) غیر موجه؛ غیرمصرح؛ جس کی تصریح و وضاحت نه هوئی هو۔ (۲) بے سمجھایا هوا۔(۳) بے معذرت؛ جس کی معذرت نه هوئی هو۔

Unexplanatory : (a) غیرتشریحی؛ غیر توضیحی۔

Unexplicated : (a) غیر توضیح کرده۔

Unexplicit : (a) غیر صریح؛ غیر واضح۔

Unexplicitly : (adv.) غیر واضح طور پر؛ غیرصریح طریقے سے۔

Unexplored : (a) (۱) غیر متحقق؛ نامعلوم۔(۲) جس کے جغرافیائی حالت کی تفتیش وتلاش نه هوئی هو۔

Unexposed : (a) (۱) غیر فاش؛ چھپا هوا؛ مخفی؛ ڈھکا هوا۔ (۲) روشنی سےمحفوظ؛ دھوپ اور هوا سے محفوظ؛ خطرے سے محفوظ۔

Unexpressed : (a) بے اظہار؛ بے ظاهر کیا هوا؛ جس کا اظہار اور بیان نه کیا گیا هو۔

Unexpressible : (a) ناقابلِ اظہار؛ ناقابلِ بیان؛ جس کا اظہار وبیان ممکن نه هو۔

Unexpressive : (a) غیرمُظہر؛ معنی سے عاری۔

Unexpressively : (adv.) غیر مظہر طور پر۔

Unexpressiveness : (n) غیرمُظہر هونا؛ معنی سےعاری هونا۔

Unexpunged : (a) بے نکالا هوا؛ بے مٹایا هوا؛ غیر خارج شده؛ غیر قلم زد۔

Unexpurgated : (a) بے تخریج؛ کتاب جس میں سے قابلِ اعتراض باتیں خارج نه کردی گئی هوں۔

Unextended : (a) (۱) بے پھیلا هوا۔(۲) جس میں توسیع یا اضافه نه هوا هو۔(۳) بے ابعاد؛ بے جسامت؛ جو ابعادِ ثلاثه یا جسامت نه رکھتا هو۔

Unextendedly : (adv.) بے پھیلے هوئے۔

Unextendedness : (n) بےپھیلا هوا هونا؛ بے جسامت کا هونا۔

Unextenuated : (a) (جرم ، معصیت وغیره) کم نه کیا هوا؛ ہلکا نه کیا هوا؛ گھٹایا نه هوا۔

Unextinct : (a) (۱) بے بجھا هوا (آگ، آتش فشاں وغیره)۔ (۲) زنده ؛ غیرناپید (خاندان ، نوع ، طبقه)۔ (۳) غیر متروک (عہده، منصب، خطاب)۔

Unextinguishable : (a) جو بجھایا نه جا سکے؛ جسے ماند نه کیا جاسکے؛ جسے فنا نه کیا جاسکے۔

Unextinguishableness : (n) فنا ناپذیری۔

Unextinguishably : (adv.) ناقابلِ فنا طور پر۔

Unextinguished : (a) بے بجھایا هوا؛ بے ماند کیا هوا۔

Unextirpated : (a) بیخ وبُن سے نه اکھاڑا هوا؛ غارت نه کیا هوا؛ اُکھاڑ کے نه پھینکا هوا۔

Unextorted : (a) جو اینٹھا نه گیا هو؛ جو (جبراً) حاصل نه کیا گیا هو۔

Uneyed : (a) بے دیکھا هوا؛ جس پر نگاه نه ڈالی گئی هو۔

Unface : (v) چھرے کو ننگا کرنا؛ چھرے سے نقاب ہٹانا۔

Unfadable : (a) جو کبھی نه مٹے؛ ان مٹ؛ لازوال؛ دائمی۔

Unfaded : (a) تازه؛ شگفته؛ غیر پژمرده؛ بے مرجھایا هوا؛ جو مٹا نه هو؛ جو سوکھا نه هو۔

Unfading : (a) کبھی نہ مٹنے والا؛ کبھی نہ مرجھا نے والا؛ لازوال؛ دائمی؛ ان مٹ۔

Unfadingly : (adv.) (۱) لازوال طور پر ۔ (۲) بے مرجھائے ہوئے۔

Unfadingness : (n) بقائے دوام؛ لازوال ہونا۔

Unfailing : (a) (۱) بے خطا؛ حکمی؛ یقینی؛ اچوک ۔(۲) جو کبھی ختم نہ ہو؛ غیرمحدود؛ بے انتہا ۔(۳) جو کبھی دغا نہ دے؛ نہایت وفادار ۔

Unfailingly : (adv.) (۱) حکمی طورپر؛ بے خطا طورپر ؛ اچوک طریقے سے ۔ (۲) اس طرح سے کہ کبھی ختم نہ ہو ۔(۳) نہایت وفاداری سے ۔

Unfailingness : (n) (۱) حکمی یا یقینی ہونا ۔(۲) غیرمحدود ہونا ۔ (۳) انتہائی وفاداری۔

Unfain : (a) (قدیم یا بولی) ناخوش ۔

Unfair : (a) (۱) غیر منصف؛ بے انصاف؛ غیر منصفانہ؛ دھاندلی کرنے والا ۔ (۲) ناواجب؛ بے جا؛ کم (اُجرت) ۔(۳) ناموافق (ہوا) ۔

Unfairly : (adv.) (۱) غیر منصفی سے؛ بے انصافی سے؛ دھاندلی سے ۔(۲) غیرواجب اور بےجا طور پر ۔

Unfairness : (n) بےانصافی؛ دھاندلی؛ ناواجب اور بےجا ہونا۔

Unfaithful : (a) (۱) بے وفا؛ نمک حرام؛ غیرمخلص؛ جھوٹا ۔ (۲) شرائط نکاح کی خلاف ورزی کرنے والا؛ بدکاری کامرتکب ۔(۳) غیرمطابق اصل؛ ناقص؛ غلط۔

Unfaithfully : (adv.) (۱) نمک حرامی سے؛ بے وفائی سے ۔ (۲) اس طرح کہ اصل کے مطابق نہ ہو؛ ناقص طور پر ۔

Unfaithfulness : (n) (۱) نمک حرامی؛ بےوفائی ۔(۲)غیرمطابق اصل ہونا ۔(۳) ناقص یا غلط ہونا ۔

Unfallen : (a) بے گرا ہوا؛ جس کا زوال نہ ہوا ہو؛ جو گرا نہ ہو۔

Unfaltering : (a) (۱) نہ ڈگمگانے والا؛ سچّا (قدم) ۔(۲) نہ لرزنے والی؛ ہموار؛ یکساں (آواز) ۔ (۳) نہ جھپکنے والی؛ جمی ہوئی (نظر) ۔(٤) (مجازاً) مستحکم؛ مصمم؛ استوار؛ پکّا؛ مستقیم۔

Unfalteringly : (adv.) بغیر ڈگمگاتے ہوئے؛ مضبوطی سے ؛ مصمم طور پر؛ استقامت سے ۔

Unfamed : (a) غیر مشہور؛ غیر معروف ۔

Unfamiliar : (a) (۱) بے جانا بوجھا؛ غیر مانوس؛ اجنبی ۔ (۲) ناواقف؛ ناآشنا؛ بیگانہ ۔

Unfamiliarity : (n) (۱) اجنبیت؛ غیر مانوس ہونا ۔(۲) نا واقفیت؛ ناآشنائی ۔

Unfamiliarized : (a) اجنبی؛ نامانوس؛ غیر عادی۔

Unfanatical : (a) غیر متشدّدانہ ۔

Unfancied : (a) جو تصور میں نہ لایا گیا ہو ۔

Unfantastic : (a) جو عجیب وغریب نہ ہو ۔

Unfashion : (v) مروّجہ فیشن کے خلاف بنانا؛ فیشن کو بگاڑنا۔

Unfashionable : (a) مروّجہ فیشن کے خلاف (کپڑا، خیال ، طورطریقہ)؛ خلافِ فیشن؛ اہل فیشن کے طور کے خلاف؛ غیرفیشن پسند ۔

Unfashionableness : (n) مروجہ فیشن کے غیر مطابق ہونا؛ خلاف فیشن ہونا؛ غیرفیشن پسندی۔

Unfashionably : (adv.) غیر فیشن پسندانہ طریقے سے؛ خلافِ فیشن کےطور پر ۔

Unfashioned : (a) (۱) غیر متشکل؛ جس کی تشکیل نہ ہوئی ہو ۔(۲) بے شکل؛ بے ہئیت؛ بے ڈول؛ ان گھڑ ۔

Unfasten : (v) کھولنا؛ ڈھیلا کرنا؛ الگ کرنا؛ کُھلنا؛ ڈھیلا ہونا؛ الگ ہونا۔

Unfastened : (a) جو بند نہ ہو؛ کُھلا ہوا ۔

Unfastidious : (a) لاپروا؛ غیر نفاست پسند؛ بے سلیقہ ۔

Unfathered : (a) بے باپ کا؛ ناجائز؛ حرامی؛ پدر سے لاعلم ۔

Unfathomable : (a) (۱) لاانتہا؛ اتھاہ؛ جس کی تھاہ نہ ملے؛ (گہرائی) جسے ناپا نہ جاسکے۔ (۲) ناقابلِ ادراک؛ ناقابلِ فہم؛ ناقابلِ حل۔

Unfathomableness : (n) اتھاہ ہونا؛ ناقابلِ ادراک وفہم ہونا ۔

Unfathomably : (adv.) (۱) اتھاہ کے طور پر؛ اس طرح سے کہ تھاہ نہ ملے ۔ (۲) ناقابلِ ادراک طور پر؛ ناقابلِ حل طور پر ۔

Unfathomed : (a) جس کی تھاہ دریافت نہ کی گئی ہو ؛ جس کی گہرائی نہ ناپی گئی ہو؛ جس کا ادراک نہ کیا گیا ہو؛ جس کا حل دریافت نہ ہوا ہو ۔

Unfatiguable : (a) اَن تھک ۔

Unfatigued : (a) بے تھکا ہوا؛ غیر ماندہ؛ غیر کمزور ۔

Unfatiguing : (a) نہ تھکنے والا؛ کمزور نہ کرنے والا ۔

Unfaulty : (a) بے عیب؛ غیر ناقص؛ مکمل ۔

Unfavourable : (a) نامساعد؛ ناموافق؛ ناسازگار؛ مخالف ۔

Unfavourableness : (n) نامساعد ہونا؛ ناموافق ہونا؛ ناساز گاری ۔

Unfavourably : (adv.) ناموافق یا ناسازگار طور پر ۔

Unfavoured : (a) جس پر التفات نہ کیا گیا ہو؛ لطف و کرم سے محروم ۔

Unfavouring : (a) نامہربان ۔

Unfeared : (a) جس سے خوف نہ ہو ۔

Unfearful : (a) (۱) غیر مہیب؛ غیر خوفناک ۔ (۲) بے ڈرا ہوا؛ بے سہما ہوا ۔

Unfearfully : (adv.) (۱) غیر مہیب طور پر ۔ (۲) بے سہمے ہوئے ۔

Unfearing : (a) بے خوف ۔

Unfearingly : (adv.) بے خوفی سے ۔

Unfeasible : (a) ناقابلِ عمل ۔

Unfeather : (v) پَر نوچنا؛ بے بال و پر کرنا ۔

Unfeathered : (a) بے بال و پر؛ مُنڈا ہوا ۔

Unfeatured : (a) بے وضع؛ بے ڈول؛ بے ہئیت؛ بے خط وخال ۔

Unfecundated : (a) غیر حاملہ؛ غیرثمرور ۔

Unfed : (a) (۱) بے غذا؛ بے کھلایا ہوا؛ جسے غذا نہ پہنچائی جائے؛ بھوکا ۔ (۲) بے غذا؛ بے رسد (مشین وغیرہ)؛ جس کے چلانے کا سامان بہم نہ پہنچایا جائے ۔

Unfeed : (a) بے انعام؛ جسے بخشش نہ دی جائے ۔

Unfeeling : (a) (۱) بے حس؛ احساس سے خالی؛ بے احساس ۔ (۲) سخت دل؛ سنگ دل؛ بے درد ۔

Unfeelingly : (adv.) بے حسی سے؛ سخت دلی سے؛ بے دردی سے ۔

Unfeelingness : (n) بے حسی؛ سنگ دلی؛ بے دردی ۔

Unfeigned : (a) بے تصنّع؛ بے بناوٹ؛ سچّا؛ سچ مچ کا؛ حقیقی؛ پُرخلوص ۔

Unfeignedly : (adv.) بغیر تصنّع کے؛ درحقیقت؛ پُرخلوص طور پر ۔

Unfeigning : (a) تصنّع نہ کرنے والا؛ بناوٹ سے پاک؛ پُرخلوص ۔

Unfeigningly : (adv.) بغیر تصنّع کے؛ بغیر بناوٹ کے؛ پُرخلوص طور پر ۔

Unfellowed : (a) (یونیورسٹی کی) مجلسِ رفقاء کی رکنیت سے ہٹایا یا خارج کیا ہوا ۔

Unfelt : (a) غیر محسوس؛ نامعلوم ۔

Unfeminine : (a) خلاف نسائیت؛ عورتوں کی سیرت یا طریقے کے خلاف؛ نزاکت سے عاری ۔

Unfemininеness : (a) خلافِ نسائیت ہونا؛ عورتوں کی سیرت یا طریقے کے خلاف ہونا ۔

Unfenced : (a) (۱) (قدیم) غیرمحفوظ ۔ (۲) بے گھیرے کا؛ بے احاطہ ۔ (۳) بے نگہبان ۔

Unfermented : (a) (۱) بے خمیر؛ جس کا خمیر نہ اُٹھایا گیا ہو ۔ (۲) بے ہیجان؛ جس میں ہیجان نہ پیدا کیا گیا ہو ۔

Unfertile : (a) غیر زرخیز؛ بنجر ۔

Unfertilized : (a) (۱) جو زرخیز یا قابل کاشت نہ بنائی گئی ہو ۔ (۲) (نباتیات) غیرمزدوج؛ جوبارور یا خمیرور نہ بنایا گیا ہو ۔

**Unfetter : (v)** (بیڑیوں سے) رہا کرنا؛ آزاد کرنا۔

**Unfettered : (a)** (۱) (بیڑیوں سے) رہا کیا ہوا۔(۲) خیال اور عمل میں آزاد؛ بے قید؛ آزادانہ۔

**Unfigured : (a)** (۱) صنائع وبدائع میں بیان نہ کیا گیا؛ صنائع و بدائع سے عاری۔ (۲) بے عدد۔ (۳) (حیوانیات) بے شکل۔(٤) (منطق) جو رائج قیاس منطقی میں نہ ہو۔(٥) بے تصویر؛ جس میں تصویریں نہ بنی ہوں۔

**Unfiled : (a)** (۱) ریتی سے رگڑ کر چکنا اور ہموار نہ کیا ہوا۔ (۲) (مجازاً) ناشائستہ؛ غیر متمدن۔ (۳) ریتی سے رگڑ کر چھوٹا نہ کیا ہوا (سکّہ)۔

**Unfiled : (a)** جو قطار میں نہ لگایا گیا ہو؛ جس کی صف بندی نہ کی گئی ہو۔

**Unfilial : (a)** جو بیٹے کے لئے سزاوار نہ ہو؛ ناخلفی کا؛ ناخلفانہ۔

**Unfilially : (adv.)** ناخلفی سے؛ ناخلفی کے طور پر۔

**Unfillable : (a)** (شاذ) جسے پُر نہ کیا جا سکے۔

**Unfilled : (a)** بغیر بھرا ہوا؛ خالی۔

**Unfiltered : (a)** (کیمیا) غیر مُقطّر؛ بے چھانا ہوا۔

**Unfingered : (a)** (۱) بے انگلی کا؛ بے انگشت۔ (۲) انگلی نہ لگایا ہوا؛ ہاتھ سے نہ چھوا ہوا۔

**Unfired : (a)** (۱) آگ نہ لگایا ہوا۔(۲)آگ میں نہ جھونکا ہوا۔ (۳) (بندوق وغیرہ) نہ چھوڑی ہوئی۔

**Unfirm : (a)** (۱) غیرسخت اور غیرمضبوط؛ بے ٹھوس۔ (۲) متزلزل؛متلون؛ ڈگمگاتا ہوا؛ جو مضبوطی سے کسی جگہ پر قائم نہ ہو۔

**Unfirmly : (adv.)** ڈگمگاتے ہوئے؛ متزلزل طورپر؛ متلون انداز میں۔

**Unfit : (a)** (۱) ناقابل؛ نااہل؛ ناموزوں؛ نامناسب۔(۲) غیر تندرست؛ غیرصحیح الجسم؛غیرصحیح الدماغ؛ جس میں کوئی جسمانی یا دماغی نقص ہو۔

**Unfitly : (a)** ناموزوں یا نامناسب طور پر۔

**Unfitness : (n)** (۱) ناموزونی؛ نامناسب ہونا؛ نااہلی؛ ناقابلیت۔(۲) غیر تندرست؛ غیرصحیح الجسم؛ غیر صحیح الدماغ ہونا۔

**Unfit : (v)** ناموزوں یا نامناسب قرار دینا؛ نااہل قراردینا؛ غیر تندرست قرار دینا۔

**Unfitted : (a)** (۱) ناموزوں؛ نامناسب۔(۲) بے سازوسامان؛ غیر آراستہ۔

**Unfitting : (a)** نامناسب؛ ناموزوں؛ نازیبا؛ ناسزاوار؛ جو زیب نہ دیتا ہو۔

**Unfittingly : (adv.)** نامناسب طور پر؛ ناموزوں طور پر؛ نازیبا طور پر۔

**Unfittingness : (n)** ناموزونیت؛ نازیبائی؛ نامناسب ہونا۔

**Unfix : (a)** (۱) اُکھاڑنا؛ الگ کرنا؛ ڈھیلا کرنا؛ کھولنا۔ (۲) مشکوک کرنا۔(۳) ڈھیلا ہونا؛ کھل جانا؛ الگ ہونا؛ اُکھڑ جانا۔

**Unfixed : (a)** (۱) کسی خاص جگہ یا مقام پر نہ جما ہوا؛ ڈھیلا؛ اُکھڑا ہوا؛ الگ؛ کھلا ہوا؛ آزاد۔ (۲) (سنگین) رائفل میں نہ جوڑا ہوا۔(۳) غیر طے شدہ؛ غیر فیصل؛ غیر متعین؛ غیر مقرر۔ (٤) غیر استوار؛ متلون۔

**Unflagging : (a)** (۱) نڈھال نہ ہونے والا؛ ڈھیلا یا سُست نہ ہونے والا۔(۲) کم نہ ہونے والا؛ ان تھک؛ ثابت قدم۔

**Unflaggingly : (adv.)** اَن تھک طور پر؛ نڈھال نہ ہوتے ہوئے؛ ثابت قدمی سے؛ استقلال سے۔

**Unflanked : (a)** بے میمنہ؛ بے میسرہ۔

**Unflappability : (n)** طمانیت؛ اطمینان؛ طبیعت کا سکون۔

**Unflappable : (a)** (بحران اور شورش میں بھی) پُرسکون؛ پُراطمینان۔

**Unflattered : (a)** خوشامد ناپذیر؛ جس پر خوشامد کا اثر نہ ہوا ہو؛ خوشامد یا تملق سے متاثر نہ ہونے والا۔

**Unflattering : (a)** (۱) غیر خوشامدانہ؛ خوشامد سے پاک۔ (۲) کھرا جس میں تالیف قلب یا دل جوئی مدِّ نظر نہ ہو۔(۳) ناگوار مگر سچّا۔

**Unflatteringly : (adv.)** غیر خوشامدانہ طور پر؛ کھرے طریقے سے؛ ناگوار سچّائی سے۔

Unflawed : (a) بے عیب؛ مکمل ۔

Unflecked : (a) بے داغ ۔

Unfledged : (a) (۱) جس کے پر اچھی طرح نہ نکلے ہوں ۔ (۲) (مجازاً) جس نے پوری طرح نشوونما نہ پائی ہو ۔ (۳) خام؛ غیرپختہ؛ ناقص؛ ناتمام؛ نامکمل؛ ناتجربہ کار ۔

Unflesh : (v) گوشت الگ کرنا ۔

Unfleshed : (a) (۱) جس نے گوشت کا مزہ نہ چکھا ہو (کتّا، شیر) ۔ (۲) (آدمی) ناتجربہ کار؛ خام ۔ (۳) بے گوشت کا (ہڈی، کھوپڑی) ۔ (٤) خون نادیدہ ۔

Unfleshly : (a) غیرجسمانی؛ غیر نفسانی؛ غیر شہوانی؛ روحانی۔

Unflinching : (a) (۱) بے جھجك ۔ (۲) مصمّم؛ استوار؛ مستقل؛ مضبوط۔

Unflinchingly : (adv.) (۱) بےجھجك طریقے سے ۔ (۲) مضبوطی سے؛ استقلال سے؛ استواری سے۔

Unfluctuating : (a) غیر متغیّر ۔

Unfoiled : (a) جو شکست خوردہ نہ ہو؛ جو ناکام نہ ہوا ہو؛ جسے حصول مقصد سے روکا نہ گیا ہو ۔

Unfold : (v) [OE.'Unfealdan'.] (۱) تہ کھولنا؛ کھول کر پھیلانا ۔ (۲) کھولنا (لب، چشم، گیٹ وغیرہ) ۔ (۳) ظاہر کرنا؛ افشا کرنا ؛ تشریح کرنا ۔ (٤) دکھانا؛ نمائش کرنا ۔ (٥) کُھلنا؛ پھیل جانا؛ صریح ہونا ۔

Unfold : (v) (بھیڑوں کو) باڑے سے نکالنا ۔

Unfolded : (a) (۱) تہ کھولا ہوا؛ کھولا ہوا ۔ (۲) بیان کیا ہوا؛ تشریح کیا ہوا؛ ظاہر کیا ہوا ۔

Unfolded : (a) باڑے سے نکالا ہوا ۔

Unfolder : (n) (۱) تہ کھولنے والا؛ کھولنے والا ۔ (۲) بیان کرنے والا؛ تشریح کرنے والا؛ دکھانے والا ۔

Unfollowed : (a) بغیر پیرو؛ بے مرید ۔

Unfool : (v) بے وقوفی دورکرنا ۔

Unfooled : (a) جو بے وقوف نہ بنا ہو ۔

Unfooted : (a) جس پر سے کوئی نہ گزرا ہو؛ جس پر انسان کے قدم نہ پڑے ہوں ۔

Unforbid : (a) غیرممنوع ۔

Unforbidden : (a) غیرممنوع ۔

Unforbiddenly : (adv.) غیرممنوع طریقے سے ۔

Unforbiddenness : (n) غیرممنوع ہونا ۔

Unforced : (a) (۱) بلاجبر واکراہ؛ بے دباؤ ۔ (۲) فطری ۔ (۳) خودرو (پودا) ۔

Unforcedly : (adv.) بے جبر طریقے سے؛ فطری طور پر ۔

Unfordable : (a) غیرپایاب؛ (دریا) جسے چل کر عبور نہ کرسکیں ۔

Unforeknown : (a) جس سے پہلے سے آگاہی نہ ہو ؛ جس کا پیش علم نہ ہو ۔

Unforeseeable : (a) جسے قبل ازوقت نہ دیکھا جاسکے ۔

Unforeseeableness : (n) ناقابلِ پیش بینی ہونا ۔

Unforeseeably : (adv.) ناقابلِ پیش بیں طریقے سے ۔

Unforeseeing : (a) غیر پیش بیں ۔

Unforeseeingly : (a) غیر پیش بینی سے ۔

Unforeseen : (a) غیر پیش دیدہ؛ نامعلوم؛ جو پہلے سے معلوم نہ ہو؛ پہلے سے جس کا اندازہ نہ ہو ۔

Unforest : (v) جنگل کو کاٹ کر صاف کرنا ۔

Unforested : (a) کاٹ کر صاف کیا ہوا (جنگل) ۔

Unforewarned : (a) پہلے سے متنبہ نہ کیا ہوا ۔

Unforfeit : (a) غیرضبط شدہ ۔

Unforfeitable : (a) ناقابلِ ضبطی ۔

Unforfeited : (a) غیرضبط شدہ ۔

Unforged : (a) اصلی؛ غیرمخترع؛ جو بناوٹی نہ ہو ۔

Unforgettable : (a) جوبھلایا نہ جاسکے؛ ناقابلِ فراموش؛ جسے کبھی نہ بھول سکیں ۔

Unforgettably : (adv.) ناقابلِ فراموش طور پر ۔

Unforgetting : (a) فراموش نہ کرنے والا ۔

Unforgiv(e)able : (a) ناقابلِ معافی؛ ناقابلِ عفو؛ ناقابلِ درگزر ۔

Unforgiv(e)ably : (adv.) ناقابلِ عفو طور پر؛ ناقابلِ درگزر طریقے سے ۔

Unforgiven : (a) غیرمعاف شدہ؛ بے بخشا ہوا؛ جسے معاف نہ کیا گیا ہو ۔

Unforgiveness : (n) غیرعفو پسندی؛ کینہ پروری ۔

Unforgiving : (a) معاف نہ کرنے والا؛ غیرعفو پسند؛ کینہ پرور ۔

Unforgivingness : (n) دیکھو Unforgiveness

Unforgot : (a) جسے بھلایا نہ گیا ہو؛ غیر فراموش؛ بے بھولا ہوا؛ جو یاد ہو ۔

Unforgotten : (a) دیکھو Unforgot

Unform : (v) غیرمتشکل کرنا؛ بے ڈول کرنا ۔

Unformal : (a) دیکھو Informal

Unformed : (a) (۱) غیرمتشکل؛ بے شکل؛ بےہئیت ۔ (۲) ادھورا ؛ نامکمل ؛ خام (غیر مادی شے) ۔ (۳) غیر ترقی یافتہ ؛ غیر تربیت یافتہ ۔ (٤) غیر تخلیق کردہ؛ بے بنایا ہوا ۔

Unformidable : (a) جس کا مقابلہ کرنا دشوار نہ ہو؛ غیر مرعوب کُن ۔

Unformulable : (a) ناقابلِ انضباط؛ جسے ضابطے یا اصول کی صورت نہ دی جاسکے؛ جو ضابطے میں نہ لایا جاسکے ۔

Unformulated : (a) غیرمنضبط؛ جسے ضابطے یا اصول کی صورت نہ دی گئی ہو ۔

Unforsaken : (a) جسے چھوڑا نہ گیا ہو؛ غیرترک کردہ ۔

Unfortified : (a) غیرمستحکم؛ غیر قلعہ بند؛ جس میں قلعہ بندی نہ ہو ۔

Unfortunate : (a) (۱) بدقسمت؛ بدنصیب ۔ (۲) بدقسمتی کا؛ نا مبارک ؛ نا مسعود ؛ بدشگون ؛ بدفال ۔ (۳) افسوس ناک؛ ناکام ۔

Unfortunate : (n) (۱) بد قسمت آدمی ؛ بدنصیب شخص ۔ (۲) کسبی ؛ فاحشہ ۔

Unfortunately : (adv.) (۱) بدقسمتی سے؛ بدنصیبی سے ۔ (۲) ناکامی سے ۔ (۳) افسوس کے ساتھ ۔

Unfortunateness : (n) بدقسمتی؛ بدنصیبی؛ ناکامی؛نامبارک اور نامسعود ہونا ۔

Unfostered : (a) بے پالا ہوا؛ بے پوسا ہوا؛ جس کی پرورش نہ کی گئی ہو ۔

Unfought : (a) بے لڑا ہوا؛ (جنگ) جو لڑی نہ گئی ہو ۔

Unfound : (a) نایافتہ؛ نامعلوم؛ لاپتا ۔

Unfounded : (a) بے بنیاد؛ سراسر غلط؛ جو حقائق پرمبنی نہ ہو ۔

Unfoundedly : (adv.) بے بنیاد طور پر ۔

Unframe : (v) توڑنا؛ برباد کرنا؛ بے چوکھٹا ۔

Unframed : (a) بے چوکھٹے کا؛ جس میں چوکھٹا نہ لگایا گیا ہو ۔

Unfranchised : (a) حق رائے دہندگی سے محروم ۔

Unfranked : (a) بے دستخط؛ بے اجازت؛ بے محصول معاف شدہ ۔

Unfraternal : (a) غیر برادرانہ ۔

Unfree : (a) (۱) غیر آزاد؛ غلام ۔ (۲) (ٹیکس، کام، مصروفیت وغیرہ سے) غیر آزاد؛ غیرفارغ ۔

Unfreed : (a) غلام؛ غیرآزاد کردہ ۔

Unfreedom : (n) غلامی ۔

Unfreeman : (n) (قدیم) آدمی جو آزاد نہ ہو ۔

Unfreeze : (v) پگھلانا ۔

Unfrequent : (a) کبھی کبھی کا ۔

**Unfrequented : (a)** بے آمدورفت؛ سُونا؛ جہاں کوئی نہ آتا جاتا ہو۔

**Unfrequentedness : (n)** بے آمدو رفت ہونا۔

**Unfrequently : (adv.)** کبھی کبھی۔

**Unfretted : (a)** بے گِھسی ہوئی؛ رنجیدہ اور پریشان نہ کیا ہوا۔

**Unfriend : (n)** جو دوست نہ ہو؛ دشمن۔

**Unfriended : (a)** بے یارومددگار؛ جس کا کوئی دوست نہ ہو۔

**Unfriendliness : (n)** (۱) مخالفت؛ دشمنی۔(۲) بے مروّتی؛ نامہربانی۔

**Unfriendly : (a)** بےمروّت؛ نامہربان؛ غیردوستانہ؛ معاندانہ؛ دشمنانہ۔

**Unfriendship : (n)** دشمنی۔

**Unfrighted : (a)** بے خوف؛ بے ہراس۔

**Unfrightened : (a)** بے خوف؛ بے ڈر۔

**Unfrock : (v)** راہب یا پادری کو تفویض کردہ چغے سے محروم کرنا؛ پادریت کے عہدے سے برطرف کرنا۔

**Unfrocked : (a)** پادریت کے عہدے سے برطرف کردہ۔

**Unfrozen : (a)** پگھلایا ہوا۔

**Unfructuous : (a)** (شاذ) لاحاصل۔

**Unfrugal : (a)** غیرکفایت شعار؛ فضول خرچ۔

**Unfruitful : (a)** (۱) بے ثمر (درخت)۔(۲) بے نتیجہ؛ بے فائدہ؛ لاحاصل۔(۳) (زمین) بنجر؛ اوسر۔

**Unfruitfully : (adv.)** بے ثمری سے؛ بے فائدہ طریقے سے؛ بے نتیجہ خیز طور پر؛ لاحاصل طریقے سے۔

**Unfruitfulness : (n)** بے ثمری؛ بے حاصلی؛ بے نتیجہ خیزی؛ بے سود مندی۔

**Unfrustrable : (a)** جسے ناکام نہ بنایا جاسکے؛ جسے مایوس نہ کیا جاسکے؛ جسے بے اثر نہ کیا جاسکے؛ غیر شکست پذیر۔

**Unfrustrably : (adv.)** غیر شکست پذیر طور پر؛ ناکام یا مایوس نہ ہو کر۔

**Unfuelled/Unfueled : (a)** بے ایندھن؛ ایندھن بہم نہ پہنچایا ہوا۔

**Unfulfilled : (a)** (۱) جو پورا نہ ہوا ہو؛ جس کی تسکین نہ ہوئی ہو۔ (۲) ناکام۔

**Unfulfilment : (n)** کسی چیز کا پورا نہ ہونا؛ عدم تکمیل؛ عدم تعمیل؛ غیرپابندی۔

**Unfunded : (a)** قابلِ واپسی (سرکاری قرضہ)؛ (معاشیات) بے سرمایہ۔

**Unfunded debt : (n)** چلَت قرضہ۔

**Unfunny : (a)** غیرمضحکہ خیز؛ غیر قہقہہ انگیز۔

**Unfurl : (v)** (۱) (پرچم یا مال کو) پھیلانا یا کھولنا۔ (۲) آنکھوں کے سامنے پھیلانا؛ کھولنا۔

**Unfurnish : (v)** سجاوٹ اور آرائش کی تمام چیزوں سے خالی کرنا۔

**Unfurnished : (a)** غیرآراستہ؛ جس کی تزئین اور آرائش نہ ہوئی ہو؛ بے سازوسامان؛ بے فرنیچر؛ متعلق لوازمات سے عاری۔

**Unfurred : (a)** بے پوستین؛ بے سمور۔

**Unfurrowed : (a)** (۱) (کھیت) بے جوتا ہوا؛ جس پر ہل نہ چلایا گیا ہو۔(۲) بے شکن؛ بے جھری۔

**Unfused : (a)** ناآمیختہ؛ بے جُٹا ہوا؛ بے جڑا ہوا؛ بے پگھلا ہوا؛ بے جلا ہوا۔

**Unfussy : (a)** حقیر باتوں کو اہمیت نہ دینے والا؛ ذرا سی بات میں نہ گھبرانے والا۔

**Ung : (n)** لاطینی لفظ Unguentum کا مخفف بمعنی مرہم۔

**Ungag : (v)** منہ کھول دینا؛ خصوصاً سینسر سے آزاد کرنا۔

**Ungain : (a)** (۱) بس سے باہر؛ مشکل (بولی)۔(۲) بدنما؛ بے ڈول؛ بھدا۔

**Ungained : (a)** غیرحاصل شدہ؛ جو نہ ملا ہو۔

**Ungainful : (a)** (۱) غیرسودمند؛ غیر فائدہ مند (خصوصاً مالی منفعت) ۔ (۲) (شاذ) غیرنفع بیں ۔

**Ungainliness : (n)** بے ڈھنگا پن؛ بدنمائی ۔

**Ungainly : (a)** بھدّا؛ بےڈھنگا؛ بدنما؛ بے ڈول ۔

**Ungainly : (adv.)** بھدّے طریقے سے؛ بے ڈھنگے طور پر ۔

**Ungainsaid : (a)** جس کی مخالفت یا تردید نہ کی گئی ہو ۔

**Ungainsayable : (a)** ناقابلِ تردید؛ جس کی مخالفت نہ کی جاسکے؛ جس سے انکار نہ کیا جاسکے ۔

**Ungainsayably : (adv.)** ناقابل تردید طریقے سے؛ ناقابل انکار طور پر؛ اس طرح کہ مخالفت نہ کی جاسکے ۔

**Ungallant : (a)** غیر زن نواز؛ جو عورتوں کی زیادہ خاطر نہ کرتا ہو ۔

**Ungallantly : (adv.)** غیرزن نوازانہ طور پر ۔

**Ungalled : (a)** غیررنجیدہ؛ غیرمغموم؛ غیر تکلیف رسیدہ ۔

**Ungarbled : (a)** بے تحریف؛ بے تلبیس؛ بے مسخ کیا ہوا؛ سچا؛ صحیح ۔

**Ungarmented : (a)** بے لباس؛ ننگا؛ برہنہ ۔

**Ungarnered : (a)** جو گودام میں اکٹھا نہ کیا گیا ہو؛ جس کا ذخیرہ نہ جمع کیا گیا ہو ۔

**Ungarnish : (v)** تزئین و آرائش سے عاری کرنا ۔

**Ungarnished : (a)** (۱) سجاوٹ اور تزئین سے عاری؛ سادہ؛ غیر آراستہ؛ غیرمزیّن ۔ (۲) بے سجائی ہوئی (کھانے کی طشتری یا پلیٹ وغیرہ) ۔

**Ungarrisoned : (a)** جو فوجی حفاظت میں نہ ہو ۔

**Ungarter : (v)** موزے اتارنا ۔

**Ungartered : (a)** بے موزہ؛ بے جراب ۔

**Ungathered : (a)** (۱) غیرجمع کردہ؛ غیر مجتمع ۔ (۲) نہ کاٹی ہوئی (فصل) ۔

**Ungauged : (a)** بے ناپا ہوا؛ بے پیمائش ۔

**Ungauntleted : (a)** بے دستانہ؛ دستانے نہ پہنے ہوئے ۔

**Ungear : (v)** (۱) (بولی) (گھوڑے کو) ساز سے الگ کرنا ۔ (۲) گیرہ سے رابطہ کاٹ دینا ۔

**Ungeared : (a)** (۱) (گھوڑا) ساز سے الگ کیا ہوا ۔ (۲) گیرہ سے رابطہ کاٹا ہوا ۔

**Ungelded/Ungelt : (a)** غیرآختہ؛ بے بدھیا؛ خصیہ نہ نکالا ہوا ۔

**Ungenerated : (a)** غیرپیدا کردہ ۔

**Ungenerosity : (n)** (۱) بُخالت ۔ (۲) کم ظرفی؛ تنگ دلی؛ تنگ نظری ۔

**Ungenerous : (a)** (۱) غیرفیّاض؛ بخیل؛ غیرفیّاضانہ ۔ (۲) غیر عالی ظرف ؛ غیر شریف النفس ؛ غیر کریم النفس ؛ کم ظرف ؛ کم ظرفی کا ۔ (۳) غیرفراخ دل؛ تنگ دل؛ تنگ نظر ۔

**Ungenerously : (adv.)** (۱) کنجوسی سے؛ بخالت سے ۔ (۲) کم ظرفی سے؛ تنگ دلی سے؛ تنگ نظری سے ۔

**Ungenerousness : (n)** (۱) کنجوسی؛ بُخالت ۔ (۲) کم ظرفی؛ تنگ دلی؛ تنگ نظری ۔

**Ungenial : (a)** (۱) نا خوشگوار ۔ (۲) غیرخوش مزاج ؛ خشک ؛ روکھا ۔

**Ungenially : (adv.)** (۱) غیرصحت بخش طور پر؛ ناخوشگوار طور پر ۔ (۲) غیرخوش مزاجی سے؛ خشکی سے؛ روکھے پن سے ۔

**Ungenteel : (a)** (۱) غیررئیسانہ ۔ (۲) جو ٹھاٹ یا ٹھسّے کا نہ ہو؛ گھٹیا ۔ (۳) غیر طرح دار؛ جو خوش پوشاک یا سجیلا نہ ہو ۔

**Ungenteelly : (adv.)** بغیر ٹھاٹ کے؛ غیررئیسانہ طور پر ؛ گھٹیا طریقے سے؛ غیرطرح داری سے ۔

**Ungenteelness : (n)** گھٹیا پن؛ بےٹھسّے کا ہونا؛ غیررئیسانہ ہونا؛ نفاست ونزاکت کا فقدان ۔

**Ungentility : (n)** اکھڑپن؛ سخت مزاجی؛ ناشائستگی ؛ بدتہذیبی ۔

**Ungentle : (a)** (۱) غیر شریف؛ غیر شریفانہ ۔ (۲) سخت مزاج؛ کھرا؛ بدتہذیب؛ غیرشائستہ ۔ (۳) سختی کا؛ کھرے پن کا؛ بدتہذیبی کا ۔

Ungentleman : (v) (شاذ)غیرشریف بنانا؛ غیرشائستہ بنانا؛ بدتہذیب کرنا ۔

Ungentlemanlike : (a) غیر شریف؛ ناشائستہ؛ غیرشریفانہ؛ بیہودہ ۔

Ungentlemanlike : (adv.) غیرشریفانہ طور پر؛ ناشائستہ طور پر ۔

Ungentlemanliness : (n) غیرشریف ہونا؛ بدتہذیبی ؛ ناشائستگی ۔

Ungentlemanly : (a) غیرشریف؛ بدتہذیب؛ غیرشریفانہ ؛ بدتہذیبی کا؛ بیہودہ ۔

Ungentlemanly : (adv.) غیرشریفانہ طورپر؛ بدتہذیبی سے؛ ناشائستہ طور پر ۔

Ungentleness : (n) اکھڑّپن؛ سخت مزاجی؛کھراپن؛بدتہذیبی ۔

Ungently : (adv.) اکھڑّپن سے؛ درشتی سے؛ کھرے طریقے سے؛ بدتہذیبی سے ۔

Ungenuine : (a) (شاذ) غیرحقیقی؛ غیراصلی؛ جعلی؛ نقلی؛ جھوٹا ۔

Ungenuineness : (n) غیرحقیقی ہونا؛ جعلی ہونا؛ غیراصلی ہونا ۔

Ungeometrical : (a) غیرہندسیہ ۔

Unget : (v) فراہم نہ کرنا؛ حساب سے نہ آنا ۔

Ungetatable : (a) بس سے باہر؛ دسترس سے باہر ۔

Unghostly : (a) (۱) غیر روحانی ۔(۲) جو بھوت کی طرح نہ ہو ۔

Ungifted : (a) نااہل؛ خداداد قابلیت سے محروم؛ صلاحیت اور اہلیت سے عاری ۔

Ungild : (v) بے ملمّع کرنا؛ ننگا کرنا؛(عیب وغیرہ کو) ظاہر کرنا؛ بے پردہ کرنا؛ اوپری رنگ وروغن اور ظاہری چمک دمک سے محروم کرنا ۔

Ungilded/Ungilt : (a) بے ملمّع؛ بے رنگ وروغن ۔

Unginned cotton : (n) کپاس؛ جس میں سے بنولے الگ نہ کئے گئے ہوں ۔

Ungird : (v) کمربند کھول دینا ۔

Ungirded : (a) بے کمر بند ۔

Ungirdled : (a) بے پٹکا؛ بے کمر بند ۔

Ungirt : (a) (۱) بغیرکمربند پہنے ہوئے ۔(۲) (مجازاً) غیر آمادہ؛ غیرمستعد ۔

Ungirth : (v) گھوڑے کے زیربند کو ڈھیلا کرکے کھولنا ۔

Ungirthed : (a) زیربند سے الگ کیا ہوا ۔

Ungiven : (a) بے دیا ہوا؛ غیرداده ۔

Ungiving : (a) (۱) نہ دینےوالا؛ بخیل؛ غیرفیاض ۔(۲) سخت ۔

Unglad : (a) نا خوش؛ مغموم؛ اداس ۔

Ungladdened : (a) غیر مسرور؛ ناشاد ۔

Ungladly : (adv.) ناخوشی سے؛ اداسی سے ۔

Ungladness : (n) ناخوشی؛ اداسی ۔

Unglazed : (a) (۱) غیر مجلاّ ۔(۲) بے شیشےکا؛ جس میں شیشے نہ لگے ہوں ۔ (۳) بے روغن؛ جس پر شیشے کا روغن نہ ہو ۔ (٤) بے چمکایا ہوا (چمڑا، کپڑا وغیرہ) ۔

Ungleaned : (a) بے چنا ہوا ۔

Unglorified : (a) غیرستوده؛ جس کی عظمت اور بڑائی بیان نہ کی گئی ہو ؛ جس کی تعریف نہ کی گئی ہو؛ جسے بڑھایا چڑھایا نہ گیا ہو ۔

Unglorify : (v) تعریف نہ کرنا؛ بڑائی نہ کرنا ۔

Unglorious : (a) Inglorious کی قدیم شکل ۔

Unglossed : (a) بے ملمّع؛ بے حاشیہ ۔

Unglossy : (a) غیر چمک دار؛ غیر بھڑکیلا ۔

Unglove : (v) (ہاتھ کو) دستانے سے الگ کرنا؛ دستانے میں سے نکالنا ۔

Ungloved : (a) بے دستانہ ۔

Unglue : (v) (۱) (چپکی ہوئی شے کو) نوچنا ۔ (۲) (مجازاً) کھولنا؛ الگ کرنا ۔ (۳) الگ ہونا ۔

Unglutted : (a) غیر پر شکم؛ جسے ٹھونس کر نہ کھلایا گیا ہو ۔

Ungod : (v) دیوتا کے رتبے سے الگ کرنا ۔

Ungoddess : (v) دیوی کے مرتبے سے محروم کرنا ۔

Ungodlike : (a) غیر دیوتائی؛ غیر دیوتا نما ۔

Ungodlily : (adv.) خدا نا ترسی سے ؛ بے دینی سے؛ غیر خدا پرستی سے ۔

Ungodliness : (n) ناخدا ترسی؛ بے دینی؛ بد اعمالی ۔

Ungodly : (a) غیرخدا پرست؛ ناخداترس؛ بے دین؛ بداعمال ۔

Ungodly : (adv.) (قدیم اور بولی) خدا ناترسی سے؛ بے دینی سے؛ بے عملی سے ۔

Ungorged : (a) بھرا نہ ہوا؛ ٹھونسا نہ ہوا؛ غیر شکم سیر ۔

Ungospellike : (a) غیر انجیلی ۔

Ungot/Ungotten : (a) نایافتہ؛ غیر حاصل شدہ ۔

Ungovernable : (a) ناقابل ضبط ؛ بے قابو ؛ بے کنٹرول ؛ بے قبضہ ؛ بے لگام؛ سرکش ؛ جسے قابو میں نہ لایا جا سکے؛ جسےقبضے میں نہ رکھا جا سکے ۔

Ungovernableness : (n) بے ضبط ہونا؛ بے قابو ہونا؛ بے لگام ہونا؛ بے ضبطی؛ بے لگامی؛ سرکشی ۔

Ungovernably : (adv.) (۱) ناقابل ضبط طریقے سے ۔ (۲) سرکشی سے ۔

Ungoverned : (a) بے قبضہ؛ بے قابو؛ بے روک؛ آزاد؛ سرکش

Ungowned : (a) گون (چغا) نہ پہنایا ہوا ۔

Ungrace : (n) (شاذ) خوش نمائی اور خوش ادائی کا فقدان ۔

Ungraced : (a) بھدّا؛ بد زیب؛ غیر خوشنما ۔

Ungraceful : (a) غیر خوش نما؛ غیر خوش ادا؛ غیر دل کش؛ بد زیب؛ بھدا؛ بھونڈا؛ بے ڈھنگا؛ بد نما ۔

Ungracefully : (adv.) بدنما طریقے سے؛ غیر خوش ادائی سے؛ بھدے اور بھونڈے طریقے سے ۔

Ungracefulness : (n) بد زیبی؛ بد نمائی؛ بھدا پن؛ بھونڈا پن ۔

Ungracious : (a) (۱) ناخوشگوار ۔ (۲) بد نما؛ غیر دلکش ۔ (۳) غیر خوش خلق؛ بے مہر؛ کج خلق؛ بے مہری کا؛ کج خلقی کا؛ دوسروں کے احساسات و جذبات کو ٹھیس پہنچانے والا ۔

Ungraciously : (adv.) (۱) نا خوش گوار طریقے سے ۔ (۲) غیر دلکش طور پر؛ بد نمائی سے ۔ (۳) بے مہری سے؛ کج خلقی سے؛ کج ادائی سے ۔

Ungraciousness : (n) (۱) ناخوش گواری ۔ (۲) بد نمائی ؛ بھداپن ۔ (۳) بے مہری؛ کج خلقی؛ کج ادائی ۔

Ungraded : (a) جس کی درجہ بندی نہ کی گئی ہو؛ غیر درجہ بند ۔

Ungraduated : (a) (۱) غیر سند یافتہ ۔ (۲) غیر درجہ بند؛ بےتدریج؛ غیر درجہ وار؛ (طبیعیات) نا درجہ وار ۔ (۳) درجوں میں تقسیم نہ کیا ہوا؛ جو درجہ بہ درجہ نہ رکھا گیا ہو ۔

Ungrafted : (a) قلم نہ لگایا ہوا ۔

Ungrammatic/-al : (a) قواعد کے خلاف؛ قواعد صرف و نحو کی رو سے غلط ۔

Ungrammatically : (adv.) قواعد کی رو سے غلط طریقے پر ۔

Ungrammaticalness : (n) قواعد کی رو سے غلط ہونا؛ اصولِ صرف و نحو کے خلاف ہونا ۔

Ungranted : (a) غیر عطا کردہ ۔

Ungranted land : (n) (ارضیات) شاملات ۔

Ungraspable : (a) ناقابلِ فہم؛ ناقابلِ گرفت ۔

Ungrasped : (a) جسے سمجھا نہ گیا ہو؛ نا فہمیدہ ۔

Ungrateful : (a) (۱) ناشکرا؛ احسان فراموش ۔ (۲) (زمین) اوسز ؛ بے اپجاؤ ۔ (۳) ناگوار ۔

Ungratefully : (adv.) ناشکری سے؛ احسان فراموشی سے۔

Ungratefulness : (n) ناشکری؛ احسان فراموشی ۔

Ungratified : (a) غیر تسکین یافتہ ۔

Ungrave : (v) قبر سے نکالنا؛ دفن نہ کرنا؛ سپرد خاک نہ کرنا؛ نہ دفنانا ۔

Ungraven : (a) کندہ نہ کیا ہوا؛ غیر کندہ ۔

Ungreased : (a) چربی یا چکنائی نہ لگایا ہوا؛ چکنا نہ کیا ہوا۔

Ungreeted : (a) جس کو خوش آمدید نہ کہا گیا ہو ۔

Ungregarious : (a) عزلت پسند؛ غیر صحبت پسند ۔

Unground : (a) بے کوٹا ہوا؛ بے پیسا ہوا ۔

Ungrounded : (a) (۱) بے بنیاد؛ غلط ۔(۲) غیر مدلّل ۔ (۳) کم علم۔

Ungroundedly : (adv.) (۱) بے بنیاد طور پر؛ غیر مدلّل اور غلط طریقے سے ۔(۲) کم علمی سے ۔

Ungroundedness : (n) بے بنیاد ہونا؛ غلط ہونا؛ غیر مدلل ہونا۔

Ungrown : (a) (۱) بے اُگا ہوا؛ بے بڑھا ہوا؛ غیر نمو یافتہ ۔ (۲) بے اُگایا ہوا؛ بغیر کاشت کیا ہوا ۔

Ungrudged : (a) بے دریغ؛ بخل نہ کیا ہوا ۔

Ungrudging : (a) خوش دل؛ خوش دلی کا؛ بے دریغ ۔

Ungrudgingly : (adv.) خوش دلی سے؛ فیاضی سے ۔

Ungrudgingness : (n) فیاضی؛ عدم بخالت ۔

Ungual : (a) [L. 'unguis'.] ناخن دار؛ سم دار؛ ناخنی ۔

Ungual : (a) ناخن؛ کُھر؛ چنگل ۔

Ungual bone : (n) ناخنی ہڈی ۔

Unguaranteed : (a) بےضمانت؛ جس کی ضمانت نہ کی گئی ہو۔

Unguard : (v) بےحفاظت چھوڑنا؛ محافظت اور نگہبانی اٹھا لینا۔

Unguarded : (a) (۱) بے نگہبان؛ غیر محفوظ ۔(۲) (شطرنج اور تاش) کسی دوسرے پتے یا مہرے سے نہ بچایا ہوا ۔(۳) غفلت شعار ۔(٤) بے احتیاطی کا؛ ناعاقبت اندیشی کا ۔

Unguardedly : (adv.) عدم تحفظ سے؛ غیر محفوظ طور پر ۔

Unguardedness : (n) عدم تحفظ ۔

Unguent : (n) [L. 'Unguentum'.] (طب) مرہم ۔

Unguentarium : (n) [L. 'Unguentarius'.] (طب) مرہم دان ۔

Unguentary : (n) [L. 'Unguentarius'.] مرہم بنانے یا بیچنے والا۔

Unguentary : (a) [L. 'Unguentum'.] مرہم کے لئے مناسب ؛ مرہم سے متعلق ۔

Unguerdoned : (a) غیر انعام یافتہ؛ غیر صلہ یافتہ ۔

Unguessable : (a) ناقابل قیاس؛ جس کا قیاس یا گمان نہ کیا جا سکے ۔

Unguessed : (a) (۱) قیاس سے باہر ۔(۲) غیر پیش دیدہ؛ جس کا قیاس یا گمان نہ کیا گیا ہو ۔

Unguiculate : (a) [L. 'unguiculatus'.] (۱) (نباتیات) پنجہ دار ۔ (۲) (حیوانیات) چنگل دار؛ ناخن دار ۔

Unguiculate : (n) کُھردار جانور؛ ناخن دار چوپایہ ۔

Unguiculated : (a) ناخن دار؛ چنگل دار؛ کُھر والا ۔

Unguided : (a) (۱) جس کو راستہ نہ دکھایا گیا ہو؛ جس کی رہبری نہ کی گئی ہو ۔(۲) گم کردہ (راہ)؛ بے سمت ۔(۳) (مجازاً) بے روک ۔

Unguiform : (a) [L. 'unguis'.] چنگل کی طرح؛ ناخن نما ۔

Unguillotined : (a) غیر بریدہ؛ (جانور کا سر ، کاغذ وغیرہ) مشین سے نہ کاٹا ہوا ۔

Unguiltily : (adv.) معصومی سے ؛ بے گناہی سے ۔

Unguis : (n) [L.] (۱) (نباتیات) ڈنٹھل ؛ پنکھڑی کا تنگ حصہ جس کے سہارے یہ کرسی سے جڑا رہتا ہے ۔ (۲) ناخنک؛ پنجہ ؛ چنگل۔

Unguitractor : (a) (حیوانیات) ناخن بردار ۔

Ungulate : (n) [L. 'Ungulatus'.] (۱) ناخن کی شکل کا ۔ (۲) (چوپائے) ناخن اور کُھر والے ؛ سم دار ۔

Ungulate : (n) کُھر والا یا ناخن دار چوپایہ ؛ ناخن دار دودھ پلانے والا چوپایہ ؛ سم دار جانور؛ ذو حوافر ۔

Unguled : (n) [L. 'Ungula'. + ED.] جسم کے رنگ سے مختلف رنگ کا کُھر یا چنگل رکھنے والا ۔

Ungulite : (n) [f. L. 'Ungula' +ITE] ابتدائی دور حیات کا بازو پا ۔

Ungum : (v) (۱) (کسی چپکی یا سٹی ہوئی چیز کو) نوچنا؛ اجاڑنا۔ (۲) (کسی چیز کو) گوند سے الگ کرنا ؛ (کسی شے پر لگے ہوئے گوند کو) ہٹانا؛ صاف کرنا ۔

Ungummed : (a) بے گوند لگایا ہوا ۔

Ungyve : (v) بیڑی سے آزاد کرنا ۔

Ungyved : (a) غیر مقید؛ آزاد؛ بے روک ۔

Unhabitable : (a) دیکھو Inhabitable

Unhabituated : (a) غیر عادی ۔

Unhacked : (a) بے کاٹا ہوا؛ تکڑے نہ کیا ہوا ۔

Unhackneyed : (a) غیرپامال؛ غیر فرسودہ؛ اچھوتا (خیال ، فقرہ، استعارہ وغیرہ) ۔

Unhailed : (a) (۱) خوش آمدید نہ کہا ہوا؛ استقبال نہ کیا ہوا ۔ (۲) نہ پکارا گیا؛ نہ بلایا گیا (جہاز، شخص وغیرہ)۔

Unhair : (v) (۱) (سر کو) بے بال کا کرنا ۔ (۲) (چمڑے میں سے) بال کو دور کرنا ۔ (۳) بے بال کا ہونا؛ چندلا ہونا ۔

Unhallow : (v) ناپاک کرنا؛ خراب کرنا؛ بگاڑنا ۔

Unhallowed : (a) (۱) ناپاک؛ غیر مقدس؛ غیر متبرک ۔ (۲) خبیث؛ بد معاش ۔ (۳) ناجائز؛ پُر شہوت ۔

Unhalter : (v) (گھوڑے کی گردن کا) حلقہ کھول دینا ۔

Unhalting : (a) بےتذبذب؛ بےتامل؛ بے روک؛ بے جھجک ؛ بے بچک ۔

Unhampered : (a) بے رکاوٹ؛ بے مزاحمت؛ آزادانہ ۔

Unhand : (v) اپنی گرفت سے آزاد کرنا؛ چھوڑ دینا؛ جانے دینا ۔

Unhandcuffed : (a) بے ہتکڑی ۔

Unhandily : (adv.) بھنگم طور پر؛ بد سلیقگی سے؛ بھدے طریقے سے؛ بے ڈھنگے طریقے سے؛ غیر سبک دستی سے ۔

Unhandiness : (n) بھنگم پن؛ بھاری پن؛ بد سلیقگی؛ بے ڈھنگا پن ۔

Unhandled : (a) بے سدھایا ہوا ۔

Unhandsome : (a) (۱) بدصورت؛ بد نما؛ غیر حسین؛ سادہ ۔ (۲) کج خلقی کا؛ کم ظرفی کا : غیر شریفانہ؛ غیر عالی ظرفی کا (برتاؤ وغیرہ) ۔ (۳) نا مناسب؛ نازیبا؛ ناشائستہ؛ حقیر ۔

Unhandsomely : (adv.) (۱) بد صورتی سے؛ بد نمائی سے ۔ (۲) کج خلقی سے؛ غیر شریفانہ طور پر ۔ (۳) نامناسب طور پر؛ نازیبا طریقے سے؛ ناشائستگی سے ۔

Unhandsomeness : (n) (۱) بد نمائی ۔ (۲) کج خلقی؛ کم ظرفی ۔ (۳) نازیبائی ۔

Unhandy : (a) (۱) غیر سبک؛ بھاری بھرکم (جسے برتنے میں اور لانے لے جانے میں مشکل ہو)؛ بھنگم؛ بے ڈول ۔ (۲) غیرسبک دست (کاریگر)؛ بد سلیقہ ۔

Unhang : (v) (۱) لٹکتی ہوئی چیز کو اُتارنا ۔ (۲) (بحری) پتوار کو ہٹا دینا؛ پانی میں سے اوپر کر لینا ۔ (۳) پھانسی سے بچا لینا ۔

Unhanged : (a) (۱) بے لٹکایا ہوا ۔ (۲) پھانسی سے بچا ہوا ۔

Unhappily : (adv.) (۱) بد قسمتی سے؛ بد نصیبی سے ۔ (۲) ناکامیابی کے ساتھ؛ افسوس ناک طور پر ۔ (۳) نا شاد رہ کر؛ رنج و الم کے ساتھ۔

Unhappiness : (n) (۱) غم؛ رنج و الم ۔ (۲) ناشاد ہونا؛ غمگینی ۔ (۳) مصیبت ناک ہونا۔ (٤) مصیبت ۔

Unhappy : (a) (۱) ناشاد؛ غمگین؛ رنجیدہ ۔ (۲) بد نصیب؛ مصیبت زدہ؛ پریشان حال ۔ (۳) مصیبت ناک؛

مصیبت کی؛ تکلیف اور پریشانی کی (زندگی وغیرہ) ۔ (٤) نامبارک؛ منحوس ۔ (٥) بے موقع؛ بے محل ۔ (٦) خراب؛ خستہ ۔

Unharbour/Unharbor : (v) جھاڑی سے(ہرن وغیرہ کو) بھگانا ۔

Unharden : (v) نرم کرنا؛ پگھلانا ۔

Unhardened : (a) نرم؛ کڑا یا سخت نہ کیا ہوا ۔

Unhardy : (a) غیر جفا کش؛ جو مشقت نہ برداشت کر سکے؛ کمزور؛ نازک ۔

Unharmed : (a) (١) نقصان سے محفوظ ۔ (٢) صحیح سالم ۔

Unharmful : (a) غیر نقصان دہ؛ غیر ضرر رساں ۔

Unharmfully : (adv.) غیر ضرر رساں طور پر؛ نقصان نہ پہنچاتے ہوئے ۔

Unharming : (a) بے ضرر ۔

Unharmonious : (a) غیر ہم آہنگ ؛ بے آہنگ ۔

Unharmoniously : (adv.) غیر ہم آہنگ طور پر ۔

Unharness : (v) گھوڑے کو بگھی کے سازو سامان سے آزاد کرنا ۔

Unharnessed : (a) (١) (گھوڑا) بگھی کے سازو سامان سے غیر آراستہ ۔ (٢) کام میں نہ لگایا ہوا؛ مصرف میں نہ لایا ہوا ۔

Unharvested : (a) فصل نہ کاٹی ہوئی ۔

Unhasp : (v) کھولنا؛ قفل کھولنا ۔

Unhasting : (a) غیر جلد باز؛ غیر جلد بازی کا؛ محتاط؛ سوچ سمجھ کر فیصلہ کرنے والا؛ غیر عجلت پسند؛ غیر عاجلانہ ۔

Unhasty : (a) سست؛ غیر جلد باز؛ غیر عجلت پسند؛ غیر عجلت پسندانہ ۔

Unhat : (v) احتراماً ہیٹ اتار لینا؛ ننگے سر (احتراماً) ۔

Unhatched : (a) (١) بے سیا ہوا (انڈا) ۔ (٢) جوانڈے سے نہ نکلا ہو ۔ (٣) (تدبیر ، اسکیم وغیرہ) جو گھڑی نہ گئی ہو ۔

Unhatted : (a) احتراماً ہیٹ اتارے ہوئے ۔

Unhaunted : (a) (١) (ذہن، دماغ) جس میں خیالات بار بار نہ آتے ہوں ۔ (٢) (جگہ) جہاں آنا جانا نہ ہوتا ہو ۔ (٣) (مکان یا شخص) جس پر بھوت یا روحیں نہ منڈلاتی ہوں ۔

Unhazarded : (a) داؤں پر نہ لگایا ہوا ۔

Unhazardous : (a) خطرے سے خالی؛ بے جوکھم کا ۔

Unhead : (v) (کسی چیز کا) سرا کاٹنا ۔

Unheaded : (a) سرا کاٹا ہوا ۔

Unhealable : (a) ناقابل اندمال : (زخم)جو مندمل نہ ہوسکے؛ (مرض جسم یا دل کا) جو اچھا نہ ہو سکے؛ لاعلاج ۔

Unhealed : (a) غیر مندمل؛ غیر شفا یافتہ ۔

Unhealthful : (a) (١) غیر صحت بخش؛ مضر صحت ۔ (٢) مخرب اخلاق ۔

Unhealthfulness : (n) (١) مضر صحت ہونا ۔ (٢) مخرب اخلاق ہونا ۔

Unhealthily : (adv.) (١) غیر صحت مند طریقے سے ۔ (٢) مخرب اخلاق طریقے سے ۔

Unhealthiness : (n) (١) عدم صحت؛ غیر تندرست ہونا ۔ (٢) مضر صحت یا مخرب اخلاق ہونا ۔

Unhealthy : (a) (١) غیر تندرست ؛ بیمار ۔ (٢) غیرصحت بخش ۔ (٣) مخرب اخلاق ۔ (٤) خرابیٔ صحت کرنے والا ۔ (٥) (فوج عامیانہ) غیر محفوظ ؛ خطرناک گولہ باری کی زد میں ۔

Unheard : (a) (١) ناشنیدہ؛ بے سُنا ہوا؛ ان سُنی؛ اَن سُنا ۔ (٢) بے سماعت؛ (مقدمہ) جس کی سماعت نہ ہوئی ہو ۔ (٣) جو کبھی پہلے سننے میں نہ آیا ہو؛ انوکھا (ہمیشہ Of کے ساتھ) ۔

Unheart : (v) حوصلہ شکنی کرنا ۔

Unheated : (a) (١) ٹھنڈا؛ غیر جوشیدہ ۔ (٢) غیر مشتعل ۔

Unheaven : (v) جنت سے نکالنا ۔

Unheavenly : (a) (١) ارضی (جو سماوی نہ ہو) ۔ (٢)گناہگار ۔

Unhedged : (a) غیر محفوظ۔

Unheed : (v) توجہ نہ کرنا؛ دھیان نہ دینا۔

Unheeded : (a) توجہ سے محروم؛ جس پر توجہ نہ کی جائے یا دھیان نہ دیا جائے۔

Unheedful : (a) بے پروا؛ بے توجہ؛ بے دھیان؛ جو توجہ نہ کرتا ہو یا دھیان نہ دیتا ہو۔

Unheedfully : (adv.) بے پروائی سے؛ بے توجہی سے۔

Unheedfulness : (n) بے توجہی ؛ بے پروائی۔

Unheeding : (a) بے پروا؛ بے توجہ؛ دھیان نہ دینے والا۔

Unheedingly : (adv.) بے توجہی سے؛ بے پروائی سے؛ دھیان نہ دیتے ہوئے۔

Unhelm : (v) خود اتارنا۔

Unhelmed : (a) ہیلمٹ یا خودنہ پہنے ہوئے؛ بغیر ہیلمٹ کے۔

Unhelmeted : (a) ہیلمٹ (آہنی ٹوپ) نہ پہنے ہوئے۔

Unhelpable : (a) ناقابلِ امداد۔

Unhelped : (a) جس کی مدد نہ کی گئی ہو۔

Unhelpful : (a) بے فیض؛ جس سے مدد نہ ملے؛ مدد نہ کرنے والا؛ غیر کارآمد؛ بے کار۔

Unhelpfulness : (n) بے مدد ہونا؛ غیر کارآمد ہونا؛ بے کار ہونا۔

Unhelping : (a) مدد نہ کرنے والا؛ جس سے مدد نہ ملے۔

Unhemmed : (a) بے سنجاف؛ بے مغزی؛ بے جھالر؛ بےحاشیہ۔

Unheralded : (a) (۱) بے اعلان؛ بے منادی؛ جس کا اعلان نہ کیا گیا ہو۔(۲) بے اطلاع؛ بے صدائے نقیب۔ (۳) جس کی پہلے سے خبر نہ کی گئی ہو۔

Unheroic : (a) (۱) غیر اولو العزم؛ غیر رستم وقت۔(۲) غیر رستمانہ؛ اولو العزمی یا بہادری کے خلاف۔

Unheroically : (adv.) غیر اولو العزمی سے؛ غیر رستم صفتی سے۔

Unhesitating : (a) بے ہچکچاہٹ؛ بے پس و پیش؛ بے حیص و بیص۔

Unhesitatingly : (adv.) بغیر ہچکچائے ہوئے؛ بلا پس و پیش کئے ہوئے۔

Unhesitatingness : (n) ہچکچاہٹ کا نہ ہونا؛ پس و پیش ہونا۔

Unhewed/Unhewn : (a) (۱) بے کٹا ہوا۔(۲) ناتراشیدہ : بےتراش خراش۔(۳) (مجازاً) کھردرا؛ ناتراش؛ بھدا؛ لطافت و نزاکت سے عاری۔

Unhid/Unhidden : (a) ظاہر؛ کھلا ہوا؛ عیاں؛ غیر مخفی۔

Unhide : (v) عیاں کرنا؛ ظاہر کرنا۔

Unhindered : (a) بے مزاحمت؛ بے رکاوٹ۔

Unhinge : (v) (۱) (کواڑ وغیرہ کو) قلابے سے نکال کے الگ کرنا؛ قلابے الگ کرنا۔(۲) غیر متوازن کرنا؛ الٹ پلٹ دینا (کسی شخص ، اس کے دماغ، خیال ، یقین وغیرہ کو)۔(۳) استحکام سے محروم کرنا۔(٤) چیزوں کی مقررہ اور مستحکم ترتیب میں انتشار پیدا کرنا۔ (٥) کسی چیز سے الگ کرنا یا ہٹانا۔

Unhingement : (n) (۱) (کواڑ کو) قلابے سے الگ کرنا۔ (۲) غیر متوازن کرنے کا عمل۔

Unhired : (a) بھاڑے یا کرائے پر نہ لیا ہوا۔

Unhistorical : (a) (۱) غیر تاریخی؛ جو تاریخ سے ثابت نہ ہو۔(۲) محض افسانے کی حیثیت رکھنے والا۔

Unhistorically : (adv.) غیر تاریخی طور پر؛ اس طور پر کہ تاریخی مطابقت نہ ہو۔

Unhitch : (v) (۱) (گھوڑے کو بگھی سے) الگ کرنا۔(۲) الگ کرنا یا کھولنا۔

Unhive : (v) (شہد کی مکھیوں کو) چھتے سے بھگانا۔

Unhoard : (v) جمع کی ہوئی چیزوں کو نکالنا۔

Unholily : (adv.) غیر متبرک طور پر؛ ناپاکی سے؛ خباثت سے۔

Unholiness : (n) غیر متبرک ہونا؛ غیر مقدس ہونا؛ ناپاکی؛ خباثت۔

Unholy : (a) (۱) غیر متبرک؛ غیر مقدس؛ ناپاک؛ بد معاش؛ خبیث (روح وغیرہ) ۔ (۲) (روزمرّہ) بہت شدید؛ بہت سخت ۔

Unhomely : (a) غیر سادہ؛ پر تکلف؛ پر تصنع؛ ٹیم ٹام کا ۔

Unhomogeneous : (a) (۱) مختلف الجنس؛ مختلف النوع ؛ بےمیل؛ ناجنس ۔ (۲) غیر متجانس ۔

Unhonest : (a) (قدیم یا بولی) دیکھو Dishonest

Unhonoured/Unhonored : (a) بے عظمت؛ بے توقیر؛ عزت سے محروم؛ عظمت سے محروم ۔

Unhood : (v) سرپوش کو الگ کرنا؛ ظاہر کرنا ۔

Unhooded : (a) بے کلاہ؛ بے سرپوش ۔

Unhook : (v) (۱) ہک سے الگ کرنا ۔ (۲) (لباس میں لگے ہوئے) ہک کو کھولنا؛ الگ کرنا ۔ (۳) (کسی کی بانہہ سے اپنی بانہہ) چھڑانا ۔

Unhoped : (a) (قدیم) غیر متوقع ۔

Unhoped-for (a) غیر متوقع ۔

Unhopeful : (a) (۱) نا امید؛ مایوس ۔ (۲) غیر امید افزا ۔

Unhopefully : (adv.) ناامیدی سے؛ مایوسی سے؛ غیرامید افزا طور پر ۔

Unhopefulness : (n) ناامیدی؛ یاس؛ قنوطیت ۔

Unhoping : (a) ناامیدی کا؛ مایوسانہ ۔

Unhorned : (a) بے سینگ ۔

Unhorse : (v) (۱) گھڑ سوار کو گھوڑے پر سے پھینک دینا (خصوصاً جنگ میں) ۔ (۲) (مجازاً) شکست دینا؛ چت کرنا؛ چھکے چھڑا دینا؛ بدحواس کرنا (اب شاذ) ۔ (۳) گھوڑے کو بگھی سے الگ کرنا ۔

Unhorsing : (n) پھینک دیا جانا (گھوڑے پر سے)؛ الٹ دیاجانا؛ شکست؛ ہزیمت ۔

Unhospitable : (a) ۔ (شاذ) غیرمہمان نواز ؛ دیکھو Inhospitable

Unhostile : (a) غیر مخالفانہ؛ غیر معاندانہ ۔

Unhouse : (v) بے گھر کرنا؛ بے پناہ کرنا ۔

Unhoused : (a) بے گھر؛ بے پناہ ۔

Unhouseled : (a) جو شرکت عشائے ربانی سے محروم ہو ۔

Unhuman : (a) (۱) (شاذ) بے رحم؛ بے درد ۔ (۲) فوق البشری؛ صفات انسانی سے بالا تر ۔ (۳) غیر انسانی؛ غیر بشری؛ خلاف انسانیت؛ بے دردانہ؛ سنگدلانہ؛ بے درد؛ سنگدل ۔

Unhumanize : (v) انسانی صفات و خصوصیت سے محروم کرنا ؛ دیکھو Dehumanize ۔

Unhumble : (a) غیر منکسر مزاج؛ مغرور ۔

Unhumbled : (a) غیر منکسرانہ ۔

Unhumorous : (a) غیر ظریفانہ؛ سنجیدہ ۔

Unhung : (a) بے لٹکا ہوا ۔

Unhunted : (a) (۱) (علاقہ) جہاں شکار نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) شکار نہ کیا ہوا؛ تعاقب نہ کیا ہوا (ہرن وغیرہ) ۔

Unhurried : (a) سست؛ آہستہ ۔

Unhurriedly : (a) سستی سے؛ سست روی سے ۔

Unhurrying : (a) غیرعاجلانہ؛ غیر عجلت پسند؛ سست ۔

Unhurt : (a) چوٹ سے محفوظ؛ ضرر سے محفوظ؛ صدمے سے محفوظ ۔

Unhurtful : (a) بے ضرر ؛ غیر نقصان دہ ؛ چوٹ نہ پہنچانے والا ۔

Unhurtfully : (adv.) بے ضرر طور پر؛ اس طور پر کہ چوٹ نہ پہنچے ۔

Unhurtfulness : (n) بے ضرر ہونا؛ غیر نقصان دہ ہونا ۔

Unhurting : (a) شفیق؛ نیک دل ۔

Unhusbanded : (a) (۱) بے کاشت؛ بے جوتا ہوا؛ بے بویا ہوا ۔ (۲) بے شوہر ۔

Unhusk : (v) (۱) چھلکے یا بھوسے سے الگ کرنا ۔ (۲) (مجازاً) بے نقاب کرنا؛ بے پردہ کرنا؛ ظاہر کرنا ۔

Unhusked : (a) چھلکے یا بھوسے سے الگ نہ کیا ہوا ۔

Unhygienic : (a) صحت کے لئے مضر؛ حفظان صحت کے خلاف ۔

Unhygienically : (adv.) حفظان صحت کے خلاف طریقے سے؛ اس طور پر کہ صحت کے لئے مضر ہو ۔

Unhymned : (a) جس کی تعریف میں نہ گایا گیا ہو؛ جس کی تعریف وتوصیف نہ کی گئی ہو ۔

Unhypothecated : (a) غیر مکفول ۔

Unhysterical : (a) (۱) جو اختناق الرحم میں مبتلا نہ ہو ۔ (۲) جو ہیجان جذبات سے بے قابو نہ ہو ۔

Uni- : (Prefix) سابقہ بمعنی "ایک" : "واحد" ۔

Uniarticulate : (a) (حشریات، حیوانیات) جس میں صرف ایک جوڑ ہو؛ واحد مفصلی ۔

Uniat/Uniate : (a) [Russ. 'Uniyat', L. 'Unio'.] یونانی؛ مشرقی عیسائیوں کی ایسی جماعت کا رکن جو پوپ کو اپنا پیشوا مانتی ہے مگر اپنا علاحدہ طریقِ عبادت رکھتی ہے ۔

Uniauriculated: (a) (۱) (حیوانیات) یک اذنیہ : یک اُذینُ القلبی ۔ (۲) یک گوشہ ۔

Uniaxial : (a) (بصریات، قلمیات) یک محورہ ۔

Uniaxial crystal : (n) (قلمیات) یک محوری بلور ۔

Uniaxial joint : (n) یک محوری جوڑ ۔

Unica : (n) Unicum کی جمع ۔

Unicameral : (a) یک ایوانی (پارلیمنٹ) ۔

Unicapsular : (a) (۱) (تشریح) یک غلافی؛ یک کیسوی ۔ (۲) (نباتیات) یک قبوی؛ یک ڈوڈیا ۔

Unicell : (n) یک خلویہ ناسیہ ۔

Unicellular : (a) یک خلویہ ۔

Unicellular animal : (n) یک خلویہ جاندار ۔

Unicellular organism : (n) یک خلویہ نامیہ ۔

Unicellularity : (n) یک خلویہ ہونا ۔

Unicentric : (a) یک مرکزہ ۔

Unicist : (n) [Unicus + IST.] (۱) موحد؛ یکتائی اور وحدانیت کا ماننے والا ۔ (۲) (طب) اس نظریے کا ماننے والا کہ آتشک کا مرض صرف ایک قسم کے جماعی زہریلے مادہ سے ہوتا ہے ۔

Unicity : (n) [L. 'Unicitas'.] (۱) یکتائی؛ وحدانیت ۔ (۲) (طب) یہ نظریہ کہ آتشک کی بیماری صرف ایک قسم کے جماعی زہریلے مادے سے ہوتی ہے ۔ (۳) بے مثل ہونا؛ یکتا ہونا؛ بے نظیر ہونا ۔

Unicolorous : (a) یک رنگ ۔

Unicolour/Unicolor : (a) یک رنگ ۔

Unicoloured/Unicolored : (a) یک رنگ ۔

Unicorn : (n) [Fr. 'Unicorne', L. 'Unicornis'.] (۱) ایک فرضی جانور جس کے متعلق یہ خیال کیا جاتا ہے کہ اس کا جسم گھوڑے کا سا، اس کے سر پر صرف ایک کھڑا سینگ ، اس کی پچھلی دو ٹانگیں ہرن کی سی اور اس کی دم شیر کی سی ہوتی ہے ۔ (۲) (نقابت) اس طرح کے گھوڑے کی شکل جو ڈھال یا سکّے پر بنی ہوتی ہے ۔ (۳) بحیرِ شمالی کی وہیل مچھلی جس کے سر پر ایک یا دو سینگ ہوتے ہیں ۔ (٤) پندرھویں اور سولھویں صدی عیسوی میں اسکاٹ لینڈ میں رائج ایک سکّے کا نام جس پر مذکورہ بالا قسم کے جانور کی تصویر ہوتی تھی ۔ (٥) ایک جنوبی مجموعۂ نجوم ۔ (٦) ایک قسم کی گھوڑا گاڑی جس میں تین یا تین سے زیادہ گھوڑے لگے ہوتے ہیں اور ایک بیچ والا گھوڑا سب سے نمایاں طور پر آگے ہوتا ہے ۔ (۷) ایک قسم کا گھونگا ۔ (۸) ایک سینگ جسے لوگ تریاق، تعویذ اور گنڈے کے طور پر استعمال کرتے تھے اور سمجھتے تھے کہ مذکورہ بالا قسم کے جانور کا سینگ ہے ۔

Unicorn : (a) [L. 'Unicornis'.] یک قرنی؛ واحد القرن؛ ایک سینگیا یا سینگ کی طرح کی بناوٹ رکھنے والا ۔

Unicorn-antelope : (n) تبتیؔ ہرن کی ایک قسم ۔

Unicorn-bird : (n) ایک سینگ دار چیخنے والی چڑیا ۔

Unicorn-fish : (n) سینگ دار سمندری مچھلی ۔

Unicorn horn/Unicorn's horn : (n) سینگ دار وہیل مچھلی یا گینڈے کا سینگ جسے لوگ تریاق، تعویذ اور گنڈے کے طور پر استعمال کرتے تھے ۔

Unicorn-plant : (n) شمالی امریکا کا ایک پودا جس کے سفیدی یا زردی مائل پھول کے اندرونی حصے میں ارغوانی یا پیلے رنگ کے چھینٹے ہوتے ہیں اور جس کا ڈوڈا سینگ کی شکل کا ہوتا ہے ۔

Unicorn-shell : (n) ایک معدہ پا جس کا ہونٹ سینگ نما ہوتا ہے ۔

Unicorn-whale : (n) سینگ دار وہیل مچھلی ۔

Unicorneal : (a) (تشریح) واحد القرنیہ (چشم) ۔

Unicostate : (a) یک ضلعی؛ ایک پسلی کا ۔

Unicum : (n) [L. 'Unicus'.] بے مثال شے؛ واحد بچا ہوا نمونہ ۔

Unicursal : (a) [UNI + L. 'curcus' + AL.] (ریاضیات) یک سمتی ۔

Unicursal : (n) یک سمتی خم ۔

Unicuspidate : (a) جس میں ایک نوک یا سرا ہو ۔

Unideal : (a) (۱) غیر عینی؛ مادی؛ واقعیت پسندانہ؛ جو مادی یا واقعی چیزوں سے تعلق رکھتا ہو ۔ (۲) غیر مثالی؛ غیر معیاری؛ معمولی؛ ادنیٰ درجے کا؛ گھٹیا ۔

Unidentified : (a) غیر شناخت کردہ؛ جس کی شناخت نہ کی گئی ہو ۔

Unidimensional : (a) واحد بُعدی ۔

Unidiomatic : (a) کسی زبان کے محاورے کے خلاف؛ غیر محاوراتی ۔

Unidiomatically : (adv.) غیر محاوراتی طور پر ۔

Unidirectional : (a) یک سمتی ۔

Unidirectional current : (n) یک سمتی رو ۔

Unidolatrous : (a) غیر بت پرستانہ ۔

Uniface/Unifaced : (a) جس میں ایک ہی جانب کوئی ڈیزائن ہو ۔

Unifacial : (a) یک رُخا ۔

Unifiable : (a) جسے ایک کیاجا سکے؛ جسے متحد کیاجا سکے؛ جسے یکساں کیا جا سکے ۔

Unific : (a) [L. 'Unificus'.] متحد کرنے والا؛ یکساں اور یک رنگ کرنے والا؛ ایک کرنے والا ۔

Unification : (n) اتحاد؛ ایک کرنا یا کیا جانا؛ یکساں کرنا یا کیا جانا ۔

Unified : (a) ایک کیا ہوا؛ متحد کیا ہوا ۔

Unifier : (n) ایک کرنے والا؛ یکساں کرنے والا؛ متحد کرنے والا ۔

Unifilar : (a) ایک دھاگا یا تار والا ۔

Uniflorous/Unifloral : (a) یک گُلہ؛ جس میں صرف ایک پھول ہو ۔

Uniflow/Unaflow : (a) یک سمتی ۔

Unifoliate/Unifoliolate : (a) (نباتیات) یک برگہ ۔

Uniform : (n) (۱) یونیفارم؛ یکساں وضع اور رنگ کا لباس جسے کسی سرکاری یا غیر سرکاری ادارے کے تمام لوگ پہنتے ہیں ۔ (۲) یونیفارم کورٹ ۔ (۳) یونیفارم پہنے ہوئے سپاہی، آدمی وغیرہ ۔

Uniform : (a) (۱) یکساں؛ ایک جیسا؛ غیر متبدل ۔ (۲) عام اور مستقل (قانون، محصول وغیرہ)؛ جو ہر جگہ اور ہر زمانے میں یکساں نافذ ہو ۔ (۳) ایک ہی قاعدے اور اصول کے مطابق؛ یکساں رو ۔

Uniform : (v) (۱) یکساں کرنا ۔ (۲) یونیفارم پہنانا ۔

Uniform flow : (n) یکساں بہاؤ ۔

Uniformal : (a) (قدیم یا شاذ) یونیفارم کا ۔

Uniformist : (n) وہ شخص جو یکسانیت کا ماننے والا اور حمایتی ہو، خصوصاً مذہبی اصول وعقائد اور اس کی پابندی کے معاملے میں ۔

Uniformitarian : (n) (ارضیات) جو ارضیاتی مظاہر اور عمل کو مسلسل اور یکساں طور پر کار فرما طاقتوں سے منسوب کرتا ہے ۔

Uniformitarian : (a) (۱) مذکورہ بالا عقیدہ رکھنے والوں سے متعلق ۔ (۲) مذکورہ بالاعقیدہ رکھنے والوں

کے نظریے سے متعلق ۔ (۳) یکسانی نظریہ یا اس سے متعلق ۔

Uniformitarianism : (n) (ارضیات) یہ نظریہ یا عقیدہ کہ ارضیاتی مظاہر اور عمل کو ایسی طاقتیں متاثر کرتی ہیں جو مسلسل اور یکساں طور پر کار فرما ہیں ۔

Uniformity : (n) یکسانی؛ یک رنگی؛ ایک طرح کا ہونا؛ یکسانیت۔

Uniformity of nature : (n) یکسانی فطرت ۔

Uniformize : (v) یکساں کرنا؛ ایک طرح کا کرنا ۔

Uniformless : (a) بےیونیفارم کے؛ یونیفارم نہ پہنے ہوئے ۔

Uniformly : (adv.) یکساں طور پر؛ یکساں روی سے ۔

Uniformness : (n) یکسانی؛ یک رنگی؛ ایک طرح کا ہونا ۔

Unify : (v) [Fr. 'unifier'.] ایک کرنا؛ متحد کرنا؛ ملا کر ایک کرنا؛ جوڑنا ۔

Unifying : (a) ملا کر ایک کرنے والا؛ ایک کرنے والا؛ متحد کرنے والا؛ جوڑنے والا ۔

Unigeniture : (n) [L. 'Unigenitus'.] (۱) (دینیات) اکلوتا ہونا۔ (۲) ایک ہی بیٹا رکھنے کا رواج ۔

Unigravida : (n) [Uni + L. 'gravida'.] عورت جو پہلی بار حاملہ ہوئی ہو ۔

Unilabiate : (a) (نباتیات و حشریات) واحد لبہ ۔

Unilateral : (a) [Fr. 'Unilateral'.] (۱) (نباتیات) ایک ہی جانب پھول یا شاخ رکھنے والا ۔ (۲) یک جانبہ؛ یک پہلو؛ یک رخی ۔ (۳) (قانون) یک طرفہ ۔ (٤) جانب دار ۔

Unilateral contract : (n) یک طرفہ معاہدہ ۔

Unilateral leaves : (n) یک رخی پتیاں جو تنے یا ڈنٹھل کے صرف ایک طرف ہوں۔

Unilaterality : (n) (۱) یک طرفہ ہونا؛ یک رخا ہونا؛ ایک ہی جانب یا پہلو ہونا ۔

Unilaterally : (adv.) (۱) ایک ہی رخ پر؛ یک طرفہ طور پر ۔ (۲) ایک ہی فریق کی طرف سے ۔

Unilinear : (a) (ریاضیات) یک خطی ۔

Unilingual : (a) یک لسانی ۔

Uniliteral : (a) یک حرفی ۔

Unilluminated : (a) (۱) بے نورباطن؛ بے بصیرت؛ غیر روشن ضمیر؛ نور علم سے محروم ۔ (۲) بے چراغاں؛ تاریک ۔

Unilluminating : (a) (۱) دیکھو Unilluminated ۔ (۲) منور اور روشن نہ کرنے والا؛ وضاحت اور تشریح نہ کرنے والا۔

Unillumined : (a) (۱) بے نور باطن؛ بے بصیرت؛ غیر روشن ضمیر؛ نور علم سے محروم ۔ (۲) بے چراغاں؛ تاریک؛ غیر مجلّی ۔

Unillustrated : (a) (۱) بے مثالوں کا ۔ (۲) بے تصویروں کا؛ بے تصویر ۔

Unilobular : (a) (مرضیات) یک گوشک؛ یک گوشکہ ۔

Unilocular : (a) ایک خانے کا؛ واحد درجہ؛ واحد درجی؛ یک جوفہ ۔

Unimaged : (a) (۱) جس کی شبیہ نہ بنائی گئی ہو؛ جس کی مورت یا تصویر نہ بنائی گئی ہو ۔ (۲) جس کا بیان نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) جو منعکس نہ کیا گیا ہو ۔

Unimaginable : (a) ناقابلِ تصوّر؛ خارج از تصور ۔

Unimaginableness : (n) ناقابلِ تصوّر ہونا ۔

Unimaginably : (adv.) ناقابلِ تصوّر طور پر؛ اس طور پر کہ وہ ناقابلِ تصوّر ہو ۔

Unimaginative : (a) بے تصوّر؛ بے تخیل؛ تخیل سے محروم ۔

Unimaginatively : (adv.) بغیر تخیل سے کام لئے ہوئے ۔

Unimaginativeness : (n) بے تخیلی؛ تخیل سے محروم ہونا ۔

Unimagined : (a) (۱) بے سوچا ہوا؛ بے تصور کیا ہوا؛ جسے ابھی سوچا نہ گیا ہو ۔ (۲) ناقابلِ تصوّر۔

Unimitated : (a) (۱) جس کی تقلید یا پیروی نہ کی گئی ہو ۔ (۲) جس کی نقل نہ اتاری گئی ہو ۔ (۳) جس کی مشابہت اختیار نہ کی گئی ہو ۔

Unimmersed : (a) جسے غوطہ نہ دیا گیا ہو، خصوصاً جس کا بپتسما نہ ہوا ہو۔

Unimmortal : (a) فانی۔

Unimpairable : (a) (۱) جسے نقصان نہ پہنچایا جا سکے؛ جسے بگاڑا نہ جا سکے۔(۲) جسے گھٹایا نہ جا سکے؛ جسے کمزور نہ کیا جا سکے۔

Unimpaired : (a) (۱) بے خلل ؛ جس میں خلل نہ آیا ہو ؛ بےضعف؛ جس میں ضعف نہ آیا ہو؛ جس میں بگاڑ نہ آیا ہو؛ جس میں کمی نہ آئی ہو۔

Unimparted : (a) غیر دادہ؛ غیر عطا کردہ؛ غیر بخشیدہ؛ غیر مطلع کردہ۔

Unimpassioned : (a) بے اشتعال، بے جوش؛ ٹھنڈا۔

Unimpeachability : (n) بے داغ ہونا؛ الزام سے پاک ہونا۔

Unimpeachable : (a) (۱) جس پر حرف نہ رکھا جا سکے؛ الزام سے پاک؛ بے داغ۔ (۲) غیر مشتبہ؛ ناقابلِ اعتراض۔

Unimpeachableness : (n) دیکھو Unimpeachability

Unimpeachably : (adv.) ناقابل اعتراض طریقے سے؛ اس طور پر کہ کوئی حرف نہ رکھ سکے؛ بے داغ طور پر۔

Unimpeached : (a) جس پر حرف نہ رکھا گیا ہو؛ جس پر الزام نہ رکھا گیا ہو؛ بے داغ۔

Unimpeded : (a) بے رکاوٹ؛ بے مزاحمت؛ آزادانہ۔

Unimplored : (a) جس کی منت سماجت نہ کی گئی ہو ؛ جس سے التجا نہ کی گئی ہو۔

Unimportance : (n) عدم اہمیت۔

Unimportant : (a) غیر اہم؛ غیر ضروری؛ معمولی؛ ادنیٰ۔

Unimposing : (a) غیر مرعوب کن۔

Unimpregnated : (a) (۱) غیر حاملہ۔(۲) غیر معنی خیز؛ غیر لبریز۔

Unimpressed : (a) غیر متاثر؛ غیر مرعوب۔

Unimpressible : (a) جسے متاثر نہ کیا جا سکے؛ جو مرعوب نہ ہو سکے۔

Unimpressionable : (a) غیر اثر پذیر؛ بے حس ؛ جو اثر قبول نہ کرے۔

Unimpressive : (a) (۱) غیر مؤثر۔(۲) غیر مرعوب کن؛ متاثر یا مرعوب نہ کرنے والا۔

Unimpressively : (adv.) غیر مؤثر طور پر؛ بے رعب طریقے سے۔

Unimpressiveness : (n) غیر مؤثر ہونا؛ غیر مرعوب کن ہونا۔

Unimprisoned : (a) بے قید؛ آزاد۔

Unimprovable : (a) ناقابلِ اصلاح؛ ناقابلِ درستی؛ ناقابلِ ترقی؛ غیر اصلاح پذیر؛ غیر ترقی پذیر۔

Unimproved : (a) جس کی اصلاح اور ترقی نہ ہوئی ہو؛ بے ترقی؛ بے اصلاح؛ جس میں سدھار نہ لایا گیا ہو۔

Unimproving : (a) (۱) جس سے ترقی یا اصلاح میں مدد نہ مل سکے۔(۲) ترقی نہ کرنے والا؛ جو اصلاح پذیر نہ ہو؛ جو مائل بہ اصلاح نہ ہو۔

Unimpugnable : (a) ناقابلِ گرفت؛ ناقابلِ تردید؛ ناقابلِ اعتراض۔

Unimpugned : (a) جس پر اعتراض نہ کیا گیا ہو؛ جس کی تردید یا گرفت نہ کی گئی ہو۔

Unimpulsive : (a) ٹھس؛ دھیما۔

Unimpulsiveness : (n) دھیما پن۔

Unincarnate : (a) غیر مجسم۔

Unincensed : (a) (لوبان وغیرہ کی) خوشبو میں نہ بسایا ہوا۔

Unincluded : (a) غیر شمولہ۔

Unincorporate : (a) غیر متشکل۔

Unincorporated : (a) غیر متحد۔

Unincreased : (a) بے اضافہ۔

**Unindebted : (a)** (۱) غیر مقروض ۔(۲) غیر احسان مند ؛ جو مرہون منت نہ ہو ۔

**Unindebtedness : (n)** (۱) غیرمقروض ۔(۲) عدم احسان مندی ۔

**Unindented : (a)** بےنشان؛ جس پر دندانے دار نشان نہ بنایا گیا ہو ۔

**Unindexed : (a)** بےانڈیکس؛ بے اشاریہ؛ (کتاب) جس میں اشاریہ نہ ہو ۔

**Unindifference : (n)** (۱) جانب داری؛ طرف داری ۔(۲) جھکاؤ؛ دلچسپی؛ التفات ۔

**Unindifferent : (a)** (۱) (قدیم) جانب دار؛ طرف دار ۔(۲) لگاؤ رکھنے والا ؛ دلچسپی رکھنے والا ۔

**Unindifferently : (adv.)** (۱) جانب داری سے ۔(۲) دلچسپی سے؛ التفات سے ۔

**Unindorsed : (a)** غیر توثیق شدہ ۔

**Unindustrious : (a)** غیر محنتی؛ سست ۔

**Uninfected : (a)** (۱) چھوت کی بیماری سے محفوظ؛ بیماری کے جراثیم سے محفوظ ۔(۲) (مجازاً) (مسموم خیالات) سے محفوظ؛ اڑ کر لگنے والی بیماری سے بچا ہوا ۔

**Uninfectious : (a)** غیر متعدی؛ اڑ کر نہ لگنے والی ۔

**Uninfested : (a)** (حشرات، امراض، چور اور لٹیروں وغیرہ کی) حملہ، یلغار اور ایذا رسانی سے محفوظ ۔

**Uninflamed : (a)** (۱) بے جوش و خروش ۔(۲) (مرضیات) بے سوجن اور جلن ۔

**Uninflammable : (a)** (۱) جسے مشتعل نہ کیا جا سکے؛ غیر اشتعال پذیر ۔(۲) (کیمیا) غیر آتش گیر ۔

**Uninflated : (a)** (۱) بے ہوا بھرا ہوا؛ ہَوا یا گیس نکالا ہوا ۔ (۲) (زبان، اسلوب) لفاظی اور بے جا عبارت آرائی سے پاک ۔(۳) غیر متکبر؛ بے غرور ۔

**Uninflected : (a)** (۱) (موسیقی) زیر و بم پیدا نہ کی ہوئی (آواز) ۔(۲) (قواعد) بے تصریف (لفظ) ۔

**Uninfluenced : (a)** غیر متاثر ۔

**Uninformed : (a)** (۱) غیر مطلع؛ بے خبر؛ جسے خبر نہ کی گئی ہو؛ ناواقف ۔(۲) بے علم؛ جاہل ۔

**Uninforming : (a)** جس سے کچھ واقفیت یاعلم حاصل نہ ہو ۔

**Uninfringed : (a)** (۱) (وعدہ، قسم، معاہدہ وغیرہ) بے توڑا ہوا؛ غیر شکستہ ۔(۲) جس میں دست اندازی نہ کی گئی ہو ۔

**Uningenious : (a)** (۱) غیر مخترع؛ ایجاد و اختراع کا مادہ نہ رکھنے والا؛ غیراختراعی ۔(۲) غیر ہنرمندانہ؛ بے سلیقگی کا؛ جس میں کاریگری اور اپج نہ ہو ۔

**Uninhabitable : (a)** ناقابل سکونت؛ (جگہ، مکان وغیرہ) جو رہنے کے قابل نہ ہو ۔

**Uninhabitableness : (n)** رہنے کے قابل نہ ہونا ۔

**Uninhabited : (a)** غیر مسکونہ؛ غیرآباد؛ خالی؛ جس میں کوئی نہ رہتا ہو ۔

**Uninhibited : (a)** جسے کچھ کرنے میں کوئی رکاوٹ یا جھجك نہ ہو؛ رسمی رکاوٹوں سے آزاد ۔

**Uninhibitedly : (adv.)** بے رکاوٹ اور بے جھجك طور پر ۔

**Uninitiate : (a)** ناتجربہ کار ؛ ناآشنا؛ غیر عارف؛ جو حقیقت یا راز سے ناواقف ہو ۔

**Uninitiate : (n)** نا تجربہ کار آدمی ۔

**Uninitiated : (a)** دیکھو Uninitiate

**Uninitiation : (n)** ناتجربہ کاری؛ ناآموزی ۔

**Uninjured : (a)** غیر مجروح؛ چوٹ سے محفوظ؛ ضرر سے محفوظ؛ صدمے سے محفوظ ۔

**Uninjurious : (a)** بے ضرر ؛ غیر نقصان دہ ۔

**Uninjuriously : (adv.)** بے ضرر طریقے سے ۔

**Uninked : (a)** روشنائی سے خالی؛ بے روشنائی کا ۔

**Uninodal : (a)** یك گانٹھی؛ جس میں ایك گانٹھ ہو ۔

**Uninominal : (a) [Fr. 'Uninominal'.]** (۱) اس اصول پر قائم کہ ایك رکن الگ الگ ہرحلقہ انتخاب سے منتخب ہو ۔(۲) ایك نام سے متعلق ۔

Uninquiring : (a) غیر مستفسرانہ ۔

Uninquisitive : (a) غیر متجسس ۔

Uninscribed : (a) غیر کندہ؛ غیر منقش ۔

Uninspected : (a) بے معائنہ؛ بے ملاحظہ؛ جس کا معائنہ نہ کیا گیا ہو؛ جس کی جانچ نہ کی گئی ہو ۔

Uninspired : (a) (۱) بے القا؛ بے الہام؛ جو الہام سے خالی ہو ۔ (۲) روحانی تاثیر یا فیضان سے محروم؛ بے کیف؛ وجدان سے خالی ۔ (۳) جو کسی کے اشارے سے نہ لکھا گیا ہو۔

Uninspiring : (a) جو ابھار نہ سکے؛ جو جوش، ولولہ نہ پیدا کرسکے؛ جو تخلیقی صلاحیت کو مہمیز نہ کر سکے ۔

Uninstructed : (a) (۱) کندہء ناتراش؛ جاہل؛ بے علم؛ اَن پڑھ ۔ (۲) بے سکھایا ہوا؛ جسے کوئی ہدایت نہ دی گئی ہو ۔

Uninstructedness : (n) جہالت؛ لاعلمی ۔

Uninstructive : (a) غیر آموز؛ مفید معلومات سے خالی؛ کچھ نہ سکھانے والا ۔

Uninstructively : (adv.) غیر آموز طور پر؛ غیر معمولی طریقے سے۔

Uninsulate : (v) (برق و حرارت) متصل کرنا؛ درمیان میں رکھے ہوئے حاجز کو ہٹا دینا ۔

Uninsulated : (a) (برق وحرارت) غیر منفصل؛ غیر محجوز ۔

Uninsurable : (a) جو بیمے کے قابل نہ ہو ۔

Uninsured : (a) غیر بیمہ شدہ؛ بغیر بیمے کا؛ جس کا بیمہ نہ کرایا گیا ہو ۔

Unintellectual : (a) غیر دانشور؛ غیر عالمانہ؛ غیر فاضلانہ ۔

Unintelligence : (n) بے وقوفی؛ کند ذہنی ۔

Unintelligent : (a) (۱) غیر ذہین ؛ غیر ذکی ؛ کند ذہن؛ غبی ؛ بے وقوف ۔ (۲) بے وقوفی کا ؛ جس سے بے وقوفی ظاہر ہو ۔

Unintelligently : (adv.) بے وقوفی سے ؛ کند ذہنی سے ۔

Unintelligibility : (n) ناقابلِ فہم ہونا ۔

Unintelligible : (a) ناقابلِ فہم؛ جو سمجھ میں نہ آئے ۔

Unintelligibleness : (n) ناقابلِ فہم ہونا ۔

Unintelligibly : (adv.) ناقابلِ فہم طور پر؛ اس طور پر کہ سمجھ میں نہ آئے ۔

Unintended : (a) بے نیت؛ بے ارادہ؛ بے قصد ۔

Unintendedly : (adv.) بے قصد کئے؛ بے ارادہ کئے ؛ بغیر نیت کئے۔

Unintentional : (a) بے نیت؛ بے قصد؛ بے ارادہ؛ جو عمداً نہ کیا گیا ہو ۔

Unintentionally : (adv.) بے قصد کئے؛ بے ارادہ کئے؛ بغیر نیت کئے؛ بلا قصد؛ بلا ارادہ ۔

Uninterested : (a) (۱) دلچسپی نہ رکھنے والا ۔ (۲) بے غرض؛ جو غرض پر مبنی نہ ہو؛ غیر جانب دار ۔

Uninterestedly : (adv.) (۱) عدم دلچسپی سے ۔ (۲) بے غرضی سے؛ غیر جانبداری سے ۔

Uninterestedness : (n) عدم دلچسپی؛ بے غرضی ۔

Uninteresting : (a) غیر دلچسپ؛ بے لطف ۔

Uninterestingly : (adv.) غیر دلچسپ طور پر؛ بے لطفی سے ۔

Uninterestingness : (n) غیر دلچسپ ہونا؛ بے لطفی ۔

Unintermitted : (a) مسلسل ۔

Unintermittedly : (adv.) مسلسل طور پر ۔

Unintermittent : (a) غیر منقطع؛ غیر وقفہ دار؛ مسلسل ؛ جو ٹھہر ٹھہر کر نہیں بلکہ مسلسل ہو (بخار، درد، نبض وغیرہ) ۔

Unintermittently : (adv.) غیر منقطع طور پر؛ مسلسل طور پر ۔

Unintermitting : (a) بے وقفہ؛ مسلسل؛ لگاتار ۔

Unintermittingly : (adv.) مسلسل طور پر؛ برابر؛ لگا تار ۔

Unintermittingness : (n) ۔ بے وقفہ ہونا؛ لگاتار ہونا؛ تسلسل۔

Unintermixed : (a) بے ملا ہوا؛ بے خلط ملط؛ غیر مخلوط ۔

Uninterpretable : (a) (۱) ناقابل تفسیر؛ ناقابل تشریح ۔ (۲) ناقابل تعبیر؛ ناقابل فہم۔

Uninterpreted : (a) غیر مشرح؛ جس کی تفسیر نہ کی گئی ہو؛ جس کی تعبیر نہ بتائی گئی ہو۔

Uninterred : (a) غیر مدفون ۔

Uninterrupted : (a) بے خلل؛ غیر منقطع؛ مسلسل؛ جس کے تسلسل میں خلل یا رکاوٹ نہ ہو ۔

Uninterruptedly : (adv.) بے خلل طریقے سے؛ مسلسل طور پر ۔

Uninterruptedness : (n) مسلسل ہونا؛ بے خلل ہونا؛ بےرکاوٹ ہونا۔

Uninterruption : (n) مسلسل ہونا؛ بے خلل ہونا؛ بےرکاوٹ ہونا۔

Unintimidated : (a) بےتخویف؛ جسے ڈرایا یا دھمکایا نہ گیا ہو۔

Unintoxicating : (a) نا سرور انگیز؛ غیر نشہ آور ۔

Unintroduced : (a) جس کا تعارف نہ کرایا گیا ہو ۔

Uninured : (a) غیر عادی؛ غیر خو گر ۔

Uninvaded : (a) بے حملہ؛ بے یلغار؛ جس پر حملہ یا یورش نہ کی گئی ہو ۔

Uninvented : (a) غیر ایجاد کردہ ۔

Uninventive : (a) غیر موجدانہ؛ غیر اختراعی؛ قوت ایجاد یا اختراع سے خالی۔

Uninventiveness : (n) قوت ایجاد و اختراع سے خالی ہونا ۔

Uninvested : (a) (پونجی، سرمایہ وغیرہ) بے لگایا ہوا ۔

Uninvestigable : (a) ناقابلِ تفتیش ؛ جس کی چھان بین نہ کی جا سکے ۔

Uninvestigated : (a) بے تحقیق؛ بے تفتیش؛ جس کی تفتیش یاتحقیق نہ کی گئی ہو ۔

Uninvite : (v) دعوت نہ دینا ۔

Uninvited : (a) بے مدعو؛ بے طلب؛ بے دعوت؛ جس کو مدعو نہ کیا گیا ہو ۔

Uninviting : (a) (۱) غیر دلکش ۔ (۲) مکروہ ۔

Uninvoked : (a) (۱) بےجگائی ہوئی؛ جو منتر پڑھ کر بلائی نہ گئی ہو ۔ (۲) جس سے مدد یا دعا نہ مانگی گئی ہو ۔ (۳) جس کی دُہائی نہ دی گئی ہو ۔

Uninvolved : (a) (۱) غیر ملوث؛ بےتعلق (سازش، جرم وغیرہ سے) ۔ (۲) (جملہ، طرز تحریر) سیدھا سادہ، غیر پیچیدہ، جو الجھا ہوا نہ ہو ۔

Unio : (n) [L.] (حیوانیات) ایک قسم کا دو صمامی صدفہ جس سے موتی نکلتا ہے ۔

Unioid : (a) دو صمامی صدفہ سے مشابہ ۔

Union : (n) [Fr. 'Union' or L.'Unio, Union'.] (۱) اتحاد؛ امتزاج؛ اتصال؛ پیوستگی (اجزاء کی) ۔ (۲) اتحاد؛ (جماعتوں، گروہوں، اور سیاسی پارٹیوں کے درمیان) ۔ (۳) متحدہ چیز مثلاً متحدہ ادارہ، انجمن اتحاد وغیرہ ۔ (٤) (جراحی) (ٹوٹی ہوئی ہڈیوں کا) جڑنا؛ (زخم اور کٹے ہوئے حصے کا) مندمل ہونا؛ بھرنا ۔ (٥) (تصویر کے مختلف حصوں کے درمیان رنگوں اور ڈیزائنوں کی) ہم آہنگی ۔ (٦) کلیسائی حلقوں کا اتحاد ۔ (۷) ازدواج؛ شادی؛ عقد ۔ (۸) برطانیہ کے جھنڈے کا وہ حصہ جس پر علامتِ اتحاد بنی ہے؛ گوشہء اتحاد ۔ (۹) ٹب یا حوض جس میں بیر شراب صاف کی جاتی ہے ۔ (۱۰) سوتی اونی یا اونی ریشمی کپڑا؛ مخلوط بناوٹ کا کپڑا ۔ (۱۱) کالج یا یونیورسٹی کی ایسی تنظیم جو طالب علموں کو سہولت فراہم کرنے کا کام کرتی ہے ۔ (۱۲) کام کرنے والوں کی ایسی تنظیم جو مشترکہ مطالبات کو منوانے اور دیگر مسائل سے نمٹنے کے لئے بنائی جاتی ہے ۔ (۱۳) دو چیزوں کو جوڑنے والی شے ۔ (١٤) انگلستان اور اسکاٹ لینڈ کا ١٦٠٣ء کا شاہی انضمام اور ١٧٠٧ء کا پارلیمانی انضمام؛ انگلستان اور آئرستان کا ١٨٠١ء کا پارلیمانی انضمام ۔ (١٥) ریاستہائے متحدہ امریکا ۔ (١٦) سلطنت متحدہ ۔

Union : (a) (۱) یونین سے متعلق ۔ (۲) دو یا دو سے زیادہ قسم کے دھاگوں سے بُنا ہوا ۔ (۳) (ادبی زبان سےمتعلق) متعلقہ زبان اور بولیوں کے

محاورات اور الفاظ کے انتخاب سے مصنوعی طور پر پیدا کردہ ۔ (٤) مختلف الجنس اجزاء سے بنایا ہوا ۔

Union : (n) (قدیم) بڑے سائز کا عمدہ اوربیش قیمت موتی ۔

Union flag : (n) برطانیہ اور آئرستان کا قومی پرچم ۔

Union House : (n) دار الغرباء کی انجمن ۔

Union Jack : (n) برطانیہ اور آئرستان کا قومی پرچم ۔

Union-joint : (n) جوڑ (مثلاً دوپائپ کے بیچ کا) ۔

Union-made : (a) یونین کے مزدوروں کی بنائی ہوئی ۔

Union nut : (n) پیچ دار ڈھبری جو ایک حصے کو دوسرے حصے سے جوڑنے کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Union pipes : (n) ایک قسم کا آئرستانی مشک باجا ۔

Union-room : (n) وہ کمرہ جس میں بیرشراب کوصاف کرنے کےلئے استعمال ہونے والے ٹب اورحوض رکھے جاتے ہیں ۔

Union-rustic : (n) برطانوی پروانہ ۔

Union society : (n) یونیورسٹی میں ایک عام کلب اور مجلس مباحثہ جو تمام ممبروں یا تمام انڈر گریجویٹ طلباء کے لئے ہو ۔

Union suit : (n) (امریکا میں مردوں اور لڑکوں کی پوشاک) جس میں قمیص اورپاجامہ جڑا ہوا ہوتا ہے ۔

Union system : (n) بیر شراب کو صاف کرنے کاایک طریقہ ۔

Unionic : (a) یونین کا؛ یونین سے متعلق؛ یونین کی خصوصیت کا ۔

Unionid : (a) (حیوانیات) موتی صدفیات کے خاندان سے ۔

Unionidae : (n) (حیوانیات) ایک قسم کی سیپ؛ موتی صدفیات ۔

Unionism : (n) اتحادیت؛ اتحاد پسندی ۔

Unionist : (n) (١) یونینسٹ ؛ پیشہ وروں اور مزدوروں کی انجمن کا رکن یا اس قسم کی انجمنوں کا حامی ۔ (٢) اتحادپسند؛ حامیٔ اتحاد، خصوصاً وہ شخص جو برطانیہ اور آئرستان کے اتحاد حکومت کے استرداد کا مخالف ہو ۔ (٣) (امریکی تاریخ) امریکی ریاستوں کی خانہ جنگی کے زمانے میں ریاستوں کی علاحدگی کا مخالف ۔ (٤) مذہبی اتحاد کا حامی خصوصاً متعلقہ پروٹسٹنٹ فرقوں کے اتحاد کا حامی ۔

Unionistic : (a) اتحاد پسندانہ (مذکورہ بالا معنوں میں) ۔

Unionize : (v) (١) ایک یونین کی شکل دینا ۔ (٢) کام کو ٹریڈ یونین کے اصول کے تحت لانا ۔ (٣) پیشہ وروں اور مزدوروں کو ٹریڈ یونین کی طرف کھینچنا اور ان کو ٹریڈ یونین کی شکل دینا ۔

Uniparous : (a) [L. 'uniparus'.] (١) (حیوانیات) واحد زا ۔ (٢) (نباتیات) واحد ساقہ ۔

Unipartite : (a) ناقابلِ تقسیم؛ غیر منقسم ۔

Uniped : (a) واحد پا ۔

Unipersonal : (a) (دینیات) احد ۔

Unipersonalist : (n) وہ جو اس بات پر یقین رکھتا ہے کہ خدا کی ذات احد ہے ۔

Unipetalous : (a) (نباتیات) واحد برگہ؛ یک پنکھڑیا ۔

Uniphonous : (a) یک صوتیہ ۔

Unipivot : (a) یک محورہ؛ ایک چُولا ۔

Uniplanar : (a) ہم سطح ۔

Uniplanar motion : (n) ہم سطحی حرکت ۔

Unipod : (n) (فوٹو کیمرے کے لئے) یک پایہ سہارا یا اسٹینڈ ۔

Unipolar : (a) (برقیات، حیاتیات) واحد قطبیہ ۔

Unipolarity : (n) (برقیات) واحد قطبیت ۔

Unipotent : (a) ایک ہی سمت میں بڑھنے کی قوت رکھنے والا ۔

Unique : (a) [Fr. 'Unique'. L. 'Unicus'.] یکتا؛ بے مثل؛ بےنظیر ۔

Unique : (n) بے مثل چیز ۔

**Uniquely : (adv.)** بے مثال طور پر؛ یکتائی کی شان سے ۔

**Uniqueness : (n)** یکتائی؛ بے مثل و بے نظیر ھونا ۔

**Uniquity : (n)** دیکھو Uniqueness

**Unironed : (a)** (۱) بیڑی سے آزاد؛ بے سلاسل ۔ (۲) بے استری کا (کپڑا) ۔

**Unirritating : (a)** دق نہ کرنے والا؛ برہم نہ کرنے والا؛ غیر پریشان کن؛ غیر تکلیف دہ ۔

**Unisex : (n)** مرد و زن کے اندر ایک دوسرے کے انداز اور روش کو اپنانے کا میلان (خصوصاً ایک ہی طرح کے لباس پہننے کے معاملے میں) ۔

**Unisexual : (a)** (۱) یک جنسہ؛ ایک ہی جنس کی خصوصیت رکھنے والا ۔ (۲) (نباتیات) یک جنسہ گلہ ۔ (۳) ایک ہی جنس سے تعلق یا ایک ہی جنس تک محدود ۔

**Unisexuality : (n)** یک جنسیت ۔

**Unisexually : (adv.)** یک جنسی طریقے سے؛ یک صنفی طور پر ۔

**Unison : (n) [Fr. 'Unison', or L. 'Unisonus'.]** (۱) (موسیقی) ہم آہنگی؛ امتداد میں یکساں ھونا؛ ہم سازی؛ سر اور لے میں یکساں ھونا ۔ (۲) (سماجیات) اتفاق؛ اتفاق رائے؛ یکجہتی ۔

**Unison : (a)** ہم آہنگ؛ سُر اور امتداد میں یکساں ۔

**Unison stop : (n)** آرگن کا ایک پرنا ۔

**Unison string : (n)** پیانو کا تار جو دوسرے تار سے ہم آہنگ ہو ۔

**Unison tune : (n)** جسے یکساں سُر میں گایا جائے ۔

**Unison-tuning : (n)** پیانو کے تار سے نکلنے والا سر یا آواز جو ہم آہنگ ھو؛ ساز میں سُروں کو درست کرنا ۔

**Unisonal : (a)** (موسیقی) ہم آہنگ؛ سُر میں یکساں ۔

**Unisonally : (adv.)** ہم آہنگی سے؛ سُر میں یکساں طور پر ۔

**Unisonance : (n)** ہم آہنگی؛ ہم آہنگ آواز ۔

**Unisonant : (a)** ہم آہنگ؛ ہم ساز؛ سُر میں یکساں ۔

**Unisonous : (a)** ہم آہنگ؛ ہم ساز؛ ایک سُر کا؛ سُر میں یکساں ۔

**Unit : (n) [L. 'unus'.]** اکائی؛ واحدہ؛ ایک شخص یا چیز یا مجموعہ جو واحد اور مکمل بالذات سمجھا جائے یا شمار یا ناپ کے لئے پیمانے کا کام دے ۔

**Unit furniture : (n)** مختلف حصوں میں بنایا ھوا فرنیچر جس کے حصوں میں ردو بدل ھوسکے ۔

**Unitable : (a)** جسے ملایا جا سکے؛ جو متحد ھو سکے ۔

**Unital : (a)** (۱) ملانے والا؛ متحد کرنے والا؛ جوڑنے والا ۔ (۲) اکائی کی صفت کا؛ اکائی کی خصوصیت کا ۔

**Unitarian : (n) [mod. L. 'unitarius'.]** (۱) مذہب عیسوی کے اس فرقے کا پیرو جو تثلیث سے انکار کرتا ھے اور خدا کی وحدانیت پر یقین رکھتا ھے؛ موحد عیسائی ۔ (۲) موحّد ؛ توحید کا ماننے والا ۔ (۳) وحدت پسند؛ مرکزیت پسند (خصوصاً سیاسی امور میں) ۔

**Unitarian : (a)** وحدانی؛ موحدوں کے نظریے اور عقیدے سے متعلق ۔

**Unitarianism : (n)** خدائی وحدانیت کا یقین اور اس کی حمایت خصوصاً موحدوں کے اصول و نظریات؛ وحدانیت کا عقیدہ؛ مذہب توحید؛ توحید پرستی؛ موحدوں کا مسلک ۔

**Unitarist : (n)** مرکزی نظام حکومت کا حمایتی، خصوصاً اطالیہ کے اتحاد سالمیت کا حمایتی ۔

**Unitary : (a)** (۱) اتحاد کا؛ اتفاق کا؛ اتحاد سے متعلق ۔ (۲) اکائی کا؛ اکائی کی صفت کا ۔ (۳) الگ الگ اکائیوں سے بنا ھوا ۔ (٤) (سیاسی معنی میں) مرکزیت پسندانہ ۔ (٥) اکائیوں کے استعمال کا یا استعمال سے متعلق ۔

**Unite : (n)** ایک انگریزی طلائی سکہ جسے پہلی مرتبہ جیمز اول نے ١٦٠٤ء میں نکالا تھا ۔

**Unite : (v) [L. 'unire'.]** (۱) متحد کرنا؛ جوڑنا؛ ملانا؛ ملا کر ایک کرنا ۔ (۲) متحد ھونا؛ مل جانا؛ مل کر ایک ھو جانا ۔ (۳) شادی کے رشتے میں منسلک کرنا ۔ (٤) ایک ھونا (خصوصاً کیمیاوی اجزاء کا باہمی کشش کے سبب) ۔

United : (a) متحد ۔

United Kingdom : (n) سلطنت متحدہ؛ برطانیہ کی سلطنت یا (۱۸۰۱ء سے ۱۹۲۲ء تک) برطانیہ اور آئرستان ۔

United Nations : (n) اقوام متحدہ (امن اور انسانی فلاح کی سب سے بڑی عالمی تنظیم) ۔

United Provinces : (n) (۱) نیدرلینڈ کےسات شمالی صوبے جو ۱۵۷۹ء میں قائم ہوئے اور بعد میں ہالینڈ کی سلطنت بن گئے ۔ (۲) صوبہء متحدہ آگرہ اور اودھ (عہد برطانیہ میں) ۔

United States : (n) (۱) ریاستہائے متحدہ امریکا (اس کا مخفف .U.S یا U.S.A ہے) ۔ (۲) انگریزی زبان جو امریکا میں بولی جاتی ہے ۔

Unitedly : (adv.) متحدہ طور پر؛ متفقہ طور پر ۔

Unitedness : (n) اتحاد؛ اتفاق ۔

Uniter : (n) ایجنسی یا شخص جو جوڑنے یا ملانے کا کام کرتا ہے ۔

Uniting : (n&a) متحد کرنے والا؛ ملانے والا؛ جوڑنے والا ۔

Unition : (n) (شاذ) اتحاد؛ ادغام؛ ملن؛ جوڑ ۔

Unitive : (a) [L. 'Unitivus'.] (۱) جوڑنے والا؛ ملانے والا؛ خصوصاً (تشریح) ریشے سے متعلق ۔ (۲) خدا سے روحانی تعلق پیدا کرنے والا ۔ (۳) روحانی ترقی اور ترفع کی تیسری منزل سے متعلق ۔

Unitively : (adv.) (۱) متحد کرتے ہوئے؛ ملاتے ہوئے؛ جوڑتے ہوئے۔ (۲) خدا سے روحانی تعلق پیدا کرتے ہوئے ۔

Unitiveness : (n) اتحاد؛ جوڑ؛ تعلق ۔

Unity : (n) [Fr. 'unite'.] (۱) وحدت؛ ایک ہونا؛ فردیت؛ فرد ہونا؛ واحد ہونا ۔ (۲) (ریاضیات) ایک کا عدد؛ اکائی ۔ (۳) وحدت ؛ اجزاء کا ربط و اتحاد ۔ (٤) اتفاق؛ اتحاد؛ یک جہتی ۔ (٥) (چیزوں کے درمیان) ہم آہنگی ۔ (٦) یکسوئی (ارادہ، مقصد اور عمل میں)؛ تسلسل؛ یک رنگی ۔

The unities : ڈراما کی وحدتیں؛ وحدت زمان، وحدت مکان اور وحدت عمل ۔

Univalence/Univalency : (n) (کیمیا) یک گرفتگی ۔

Univalent : (a) (کیمیا) یک گرفتہ؛ واحد گرفتہ ۔

Univalve : (a) (۱) (صدفیات) یک صمامی ۔ (۲) (حشریات) یک صمامی ۔

Univalve : (n) (صدفیات) یک صمامی صدف ۔

Univalved/Univalvular : (a) (نباتیات) یک صمامی ۔

Universal : (a) (۱) کوئی چیز یا کام جس کا تمام افرادعالم سے تعلق ہو؛ عالمی؛ عالمگیر؛ کلی؛ سب پر حاوی؛ سب سے متعلق؛ سب کا؛ کل کا؛ کل افراد کا ۔ (۲) (شخص) بہت سے علوم و فنون یا کمالات پر حاوی ۔ (۳) (منطق) ایک نوع کی تمام اشیاء پر جس کا اطلاق یا انطباق ہو سکے؛ ایک نوع کی تمام چیزوں سے متعلق ۔ (٤) (قانون اور اصول) جو ہر جگہ اور ہر حالت میں صحیح ہو ۔ (٥) (مشین، اوزار اور پرزے) جنہیں ضرورت کے تحت ہر کام میں استعمال کیا جاسکے ۔

Universal : (n) (منطق، فلسفہ) کلیہ؛ تصور کلی؛ ادراک کلی؛ وہ تصور یا ادراک جو ایک نوع کے تمام افراد اور اشیاء پر حاوی ہو؛ وہ حکم جو کل افراد و اشیاء پر لگایا جا سکے ۔

Universal arithmetic : (n) الجبرا ۔

Universal joint : (n) ایسا جوڑ کہ جوڑی ہوئی شے بہ آسانی، آزادی سے ہر طرف حرکت کر سکتی ہو ۔

Universal proposition : (a) قضیہء کلیہ ۔

Universal suffrage : (n) حق رائے دہندگی جس کے تحت، غیر ملکیوں پاگلوں اور مجرموں کو چھوڑ کر ایک مخصوص عمر سے اوپر کے تمام لوگ قانون ساز اسمبلی کے لئے نمائندے کو ووٹ دے سکتے ہیں ۔

Universalism : (n) (۱) (دینیات) عقیدہء نجات کل ۔ (۲) (علم و ہنر میں) حد درجہ ہمہ گیری ۔ (۳) عالمگیریت؛ اپنی خصوصیت یا وسعت کے اعتبار سے عالمی ہونا ۔

Universalist : (n) (خصوصاً دینیات) معتقد نجات کُل؛ وہ شخص جس کا یہ عقیدہ ہو کہ سب انسان عاقبت میں نجات پائیں گے؛ خاص طور پر ریاستہائے متحدہ امریکا میں ایک گروہ کا رکن جو یہ عقیدہ رکھتا ہے ۔

**Universalist : (a)** (۱) (دینیات) نجات کل کے عقیدے سے متعلق؛ نجات کل کے عقیدے کا۔ (۲) اپنی خصوصیت اور وسعت میں عالمگیر؛ عالمی۔

**Universalistic : (a)** دیکھو Universalist

**Universality : (n)** عالمگیری؛ عالم گیریت؛ آفاقیت۔

**Universalize : (v)** (۱) عالم گیر بنانا؛ عالمی صفت سے متصف کرنا۔ (۲) ذاتی اور خصوصی سے عمومی بنانا۔ (۳) عالمی قبولیت، رواج اور استعمال میں لانا۔

**Universally : (adv.)** ہر جگہ؛ کل انسانوں یا تمام دنیا میں؛ کلی طور پر؛ بالاتفاق؛ عالم گیر حیثیت سے۔

**Universe : (n) [Fr 'univers'. or L. 'universum'.]** (۱) کائنات؛ موجودات؛ کُل۔ (۲) کل مخلوقات؛ کل ممکنات؛ عالم امکان۔ (۳) کل بنی نوع انسان۔ (٤) زمین؛ دنیا؛ جولان گاہِ آدم۔

**Universitarian : (a)** (۱) یونیورسٹی کا؛ جامعہ سے متعلق۔ (۲) یونیورسٹی کی خصوصیت کا۔ (۳) جامعہ والے انداز میں۔

**Universitarian : (n)** کسی یونیورسٹی کا رکن۔

**University : (n) [Fr. 'universite'.]** (۱) جامعہ؛ یونیورسٹی؛ جامعہ علوم جس میں طلباء کے لئے جملہ علوم یا اکثر علوم و فنون کی تعلیم اور امتحان کا انتظام ہو اور سندیں عطا کی جاتی ہوں۔ (۲) اہل جامعہ؛ ارکان جامعہ؛ منتظمین جامعہ۔

**University : (a)** یونیورسٹی کا؛ یونیورسٹی سے متعلق۔

**Universology : (n)** علم کائنات؛ عالمیات۔

**Univocal : (a) [Late L. 'Univocus'.]** یك معنی (لفظ)؛ جس کے صرف ایك معنی ہوں؛ غیر مبہم؛ واضح۔

**Univocal : (n)** کوئی لفظ یا اصطلاح جس کے صرف ایك معنی ہوں۔

**Univocalic (a)** ایك حرف علت کا۔

**Univocally : (adv.)** غیر مبہم طور پر؛ واضح طور پر۔

**Univoltine : (a)** یك جھولا؛ سال میں صرف ایك جھول (انڈے) دینے والا۔

**Univoltine : (n)** ریشم کا کیڑا جو سال میں صرف ایك جھول انڈے دیتا ہے۔

**Unjaded : (a)** بشاش؛ تازہ دم۔

**Unjaundiced : (a)** (۱) یرقان سے محفوظ۔ (۲) (مجازاً) غیر متعصب۔

**Unjelled : (a)** جسے قطعی اور آخری شکل نہ دی گئی ہو۔

**Unjealous : (a)** غیر رقیبانہ؛ غیر حاسدانہ۔

**Unjoin : (v)** جدا کرنا؛ الگ کرنا۔

**Unjoint : (v)** (۱) جوڑ کے پاس سے الگ کرنا۔ (۲) جدا یا الگ کرنا؛ سلسلہ توڑنا (مجازاً)۔

**Unjointed : (a)** (۱) (مجازاً) بے ربط۔ (۲) بے جوڑا ہوا۔

**Unjoyful : (a)** غیر شاداں؛ ناخوش؛ غیر مسرت بخش۔

**Unjoyfully : (adv.)** ناخوشی سے؛ غیر مسرت بخش طور پر۔

**Unjoyous : (a)** غیر مسرت بخش؛ غیر نشاط آفریں؛ مسرت سے خالی۔

**Unjudged : (a)** بے پرکھا ہوا؛ جس کی پرکھ نہ کی گئی ہو۔

**Unjudicial : (a)** جج یا منصف کے غیر شایان شان؛ غیر منصفانہ۔

**Unjudicious : (a)** دیکھو Injudicious

**Unjumpable : (a)** ناقابلِ جست۔

**Unjust : (a)** (۱) غیر منصف؛ بے انصاف۔ (۲) غیر منصفانہ؛ بے انصافی کا۔

**Unjustifiable : (a)** جو صحیح یا بجا نہ ثابت کیا جاسکے؛ بے جا؛ ناروا۔

**Unjustifiableness : (n)** بے جا یا ناروا ہونا۔

**Unjustifiably : (adv.)** بے جا طور پر؛ ناروا طور پر۔

**Unjustified : (a)** غلط؛ بے جا؛ ناروا؛ غیر منصفانہ۔

**Unjustly : (adv.)** غیر منصفانہ طور پر؛ بے انصافی سے۔

**Unjustness : (n)** بے انصافی۔

Unked/Unkid : (a)[ME. 'unkid (d)'.] (١) (مقامی بولی)اجنبی ۔ (٢) تکلیف دہ؛ انگھڑ (اجنبی یا نیا ہونے کی وجہ سے) ۔ (٣) سنسان؛ ویران ۔ (٤) بھیانک؛ ڈراؤنا؛ پُر اسرار ۔

Unkeeled : (a) بے پیندے کا (جہاز) ۔

Unkempt : (a) (١) (داڑھی وغیرہ) جس میں کنگھی نہ کی گئی ہو ؛ پریشان ، الجھے ہوئے (بال) ۔ (٢) آشفتہ مو؛ آشفتہ حال؛ پریشان وضع ۔ (٣) بے ترتیب؛ بے سلیقہ ۔

Unkennel : (v) (١) لومڑی کو بھٹ سے نکالنا ۔ (٢) بھٹ یا بِل سے باہر آنا ۔ (٣) (مجازاً) باہر نکالنا؛ روشنی میں لانا؛ ظاہر کرنا ۔ (٤) (کتے کو) باڑے میں سے نکالنا ۔

Unkept : (a) جس سے غفلت برتی گئی ہو؛ جو نظر انداز کیا گیا ہو ۔

Unkey : (v) محراب کے بیچ کا پتھر نکالنا یا ہٹانا ۔

Unkind : (a) (١) نامہربان؛ بے مہر؛ بے رحم؛ سخت؛ بے درد ۔ (٢) نامہربانی کا؛ بے رحمی کا؛ سختی کا؛ بےدردی کا ۔

Unkindled : (a) بے بھڑکایا ہوا؛ بےاکسایا ہوا؛ غیر مشتعل ۔

Unkindliness : (n) بے مہری؛ بے رحمی؛ بے دردی ۔

Unkindly : (a) (١) (موسم ، مٹی وغیرہ) غیر معمولی طور پر سرد ؛ بے ثمر ؛ غیر اپجاؤ ؛ نا موافق ۔ (٢) بے رحم؛ بے درد؛ نامہربان ۔

Unkindly : (adv.) بے رحمی سے؛ بے دردی سے؛ نامہربانی سے؛ سنگ دلی سے ۔

Unkindness : (n) بے رحمی؛ بے دردی؛ بے مہری ؛ سختی؛ سنگ دلی ۔

Unking : (v) (١) شاہی منصب سے معزول کرنا ۔ (٢) تخت چھوڑ دینا؛ بادشاہت سے کنارہ کش ہونا ۔ (٣) ملک کو بادشاہت سے محروم کرنا ۔

Unkinged: (a) تخت شاہی سے محروم ۔

Unkingly : (a) (١) جس میں بادشاہی شان نہ ہو؛ جو بادشاہ نہ معلوم ہوتا ہو ۔ (٢) غیر شاہانہ؛ جو بادشاہ کے شایانِ شان نہ ہو ۔

Unkingly : (adv.) غیر شاہانہ طور پر ۔

Unkink : (v) بل نکالنا؛ خم دور کرنا ۔

Unkiss : (v) بوسہ نہ لینا ۔

Unkissed : (a) جس کا بوسہ نہ لیا گیا ہو ۔

Unknight : (v) نائٹ کے منصب سے الگ کرنا ۔

Unknighted : (a) نائٹ کے منصب سے معزول ۔

Unknightly : (a) غیر جانبازانہ ۔

Unknightly : (adv.) غیر جانبازانہ طور پر ۔

Unknit : (v) (١) (قدیم) (گرہ یا گانٹھ کو) کھولنا ۔ (٢) کسی تعلق یا رشتے کو توڑنا؛ ڈھیلا کرنا؛ کمزور کرنا ۔ (٣) غصے کے آثار کو دور کرنا؛ ابرو سے ظاہر ہونے والی خفگی کے آثار کو رفع کرنا ۔ (٤) (مجازاً) کمزور کرنا؛ برباد کرنا؛ توڑنا؛ منتشر کرنا ۔ (٥) کھلنا؛ ڈھیلا ہونا؛ کمزور ہونا؛ ٹوٹنا؛ ابرو سے خفگی کو دور کرنا ۔

Unknit : (a) (١) توڑا ہوا؛ ڈھیلا کیا ہوا؛ کمزور کیا ہوا (رشتہ وغیرہ) ۔ (٢) ابرو پر سے خفگی کے آثار کو دور کیا ہوا ۔ (٣) (مجازاً) برباد کیا ہوا؛ توڑا ہوا؛ کمزور کیا ہوا؛ منتشر کیا ہوا ۔

Unknot : (v) گرہ، بندھن وغیرہ کھولنا، ڈھیلا کرنا ۔

Unknotted : (a) (گرہ، گانٹھ وغیرہ) کھولا ہوا، ڈھیلا کیا ہوا ۔

Unknow : (v) (١) (کسی چیز سے) بے خبر ہونا ۔ (٢) بھول جانا ۔

Unknowability : (n) ناقابلِ ادراک ہونا ۔

Unknowable : (a) ناقابلِ ادراک؛ فہم و ادراک سے بالاتر ۔

Unknowable : (n) ایسی حقیقت یا شے جو انسانی ادراک و تجربے سے باہر ہو ۔

Unknowableness : (n) دیکھو Unknowability

Unknowably : (adv.) ناقابلِ ادراک طور پر ۔

Unknowing : (a) ناواقف؛ بے خبر؛ لاعلم ۔

Unknowing : (adv.) نادانستہ ۔

Unknowingly : (adv.) نادانستہ ۔

Unknowingness : (n) بے خبری؛ ناواقفیت؛ لاعلمی ۔

Unknown : (a) (۱) نامعلوم؛ جس کا علم نہ ہو ۔ (۲) اجنبی؛ بیگانہ؛ جس سے واقفیت نہ ہو؛ غیر شناسا ۔

Unknown : (n) (۱) غیر شناسا آدمی؛ اجنبی شخص ۔ (۲) نا معلوم شے ۔ (۳) (ریاضیات) مقدار مجہول ۔

Unlabelled/Unlabeled : (a) (۱) بے لیبل؛ بے چٹ؛ جس پر نام کی چٹ نہ لگی ہو ۔ (۲) جس پر کسی فرقے، گروہ یا خصوصیت کا لیبل چسپاں نہ کیا گیا ہو ۔

Unlaborious : (a) غیر محنتی ۔

Unlaboured/Unlabored : (a) (۱) بے جوتا ہوا (کھیت) ۔ (۲) بے مشقت؛ بے محنت پیدا کیا ہوا ۔ (۳) (طرزِ بیان وغیرہ) بےآورد؛ آورد سے خالی؛ بےتکلف ۔

Unlabouring/Unlaboring : (a) جس کو محنت کی ضرورت نہ ہو؛ جس کو محنت درکار نہ ہو ۔

Unlace : (v) فیتہ کھولنا؛ (فیتہ کھول کر) ڈھیلا کرنا یا اتارنا (کپڑے وغیرہ کو) ۔

Unlaced : (a) (۱) (لباس) جس کا فیتہ کھلا ہوا ہو ۔ (۲) بے لگام؛ بے قابو ۔

Unlade : (v) (۱) (گھوڑے وغیرہ پر سے) بوجھ اتارنا؛ (کشتی یا جہاز پر سے) سامان اتارنا ۔ (۲) (مجازاً) (بوجھ، فکر، گناہ وغیرہ سے) نجات دینا؛ آزاد کرنا ۔ (۳) علاحدہ کرنا (بوجھ، فکر وغیرہ کو) ۔ (٤) پیش کرنا (خیالات وغیرہ) ۔

Unladen : (a) جس پر سے بوجھ یا سامان اتار لیا گیا ہو ۔

Unlading : (n) بوجھ، سامان اتارنا ۔

Unladylike : (a) جو ایک شریف خاتون کے شایان شان نہ ہو؛ عامیانہ؛ غیر شریفانہ ۔

Unlaid : (a) (۱) بے رکھا ہوا؛ بے لگایا ہوا ۔ (۲) غیر سکون یافتہ ۔ (۳) (لاش) غیر مکفون ۔ (٤) بغیر اینٹھی ہوئی (رسی وغیرہ) ۔

Unlamented : (a) بے ماتم؛ جس کا ماتم نہ کیا گیا ہو ۔

Unlanded : (a) بے زمین ۔

Unlanguaged : (a) (۱) قوتِ گویائی سے محروم؛ بے زبان ۔ (۲) جو لفظوں میں بیان نہ کیا گیا ہو ۔

Unlap : (v) (۱) (شاذ) (لپیٹی ہوئی چیز کو) کھولنا ۔ (۲) دیکھو Unwarp ۔

Unlash : (v) ڈوریاں کھولنا ۔

Unlatch : (v) چٹخنی ہٹا کر دروازہ کھولنا ۔

Unlatched : (a) بے چٹخنی کا؛ (دروازہ) کھلا ہوا ۔

Unlaudable : (a) ناقابلِ مدح؛ ناقابلِ ستائش؛ ناقابلِ تعریف ۔

Unlaunched : (a) (کشتی وغیرہ) جسے دریا میں نہ ڈالا گیا ہو ۔

Unlaurelled/Unlaureled : (a) بےطرۂ امتیاز؛ بے مکٹ؛ بے تاج؛ جسے عزت کا تاج نہ پہنایا گیا ہو ۔

Unlaw : (n) لاقانونیت؛ غیرقانونی یا ناجائز کام ۔

Unlaw : (v) (شاذ) منسوخ کرنا ۔

Unlawful : (a) خلاف قانون؛ ناجائز ۔

Unlawful assembly : (n) مجمع جو قانونی حکم کے خلاف یا امن عامہ میں خلل انداز ہونے کی غرض سے اکٹھا ہو ۔

Unlawfully : (adv.) خلافِ قانون طریقے سے؛ نا جائز طور پر ۔

Unlawfulness : (n) خلافِ قانون ہونا؛ ناجائز ہونا ۔

Unlay : (v) (رسی کا) بل نکال کر لڑوں کو الگ الگ کرنا ۔

Unlead : (v) (۱) بے چھت کرنا؛ سلیٹ اتارنا ۔ (۲) (طباعت) کمپوز کئے ہوئے ٹائپ کے بیچ سے سیسے کی پٹیاں نکال دینا ۔

Unleaded : (a) (۱) (چھپائی کی سطریں) جس پر سیسے کی پٹیاں نہ لگائی گئی ہوں ۔ (۲) سیسے کے ٹکڑوں سے الگ نہ کی گئی ہوں ۔

Unleaf : (v) (درخت یا شاخ کو) پتے الگ کرکے ننگا کرنا ۔

Unlearn : (v) (۱) بھولنا؛ بھلا دینا؛ اپنے علم و حافظہ سے نکال دینا ۔ (۲) چھوڑ دینا؛ ترک کردینا (عادت، ہنر، واقفیت) ۔

Unlearned : (a) (۱) جاہل؛ بے علم ۔ (۲) غیر عالمانہ ؛ جاہلانہ ۔ (۳) بے سیکھا ہوا؛ جسے سکھایا نہ گیا ہو ۔

Unlearnedly : (adv.) جہالت سے؛ جاہلانہ طور پر ۔

Unlearnedness : (n) جہالت ۔

Unlearnt : (a) دیکھو Unlearned

Unleased : (a) بے اجارہ؛ بے پٹا؛ پٹے یا اجارے پر نہ دیا ہوا؛ اجارے یا پٹے سے چھڑایا ہوا ۔

Unleash : (v) (۱) کتے کو چمڑے کے فیتہ سے کھولنا ۔ (۲) بے لگام چھوڑنا؛ شتر بے مہار کرنا ۔

Unleashed : (a) بے لگام؛ بے روک؛ شتر بے مہار ۔

Unleavened : (a) بے خمیر نیز مجازاً ۔

Unled : (a) رہنمائی نہ کیا ہوا ۔

Unlegal : (a) غیر قانونی؛ ناجائز ۔

Unlegalized : (a) غیر قانونی؛ ناجائز ۔

Unleisured : (a) عدیم الفرصت؛ مصروف؛ مشغول ؛ مصروفیت کا؛ مشغولیت کا ۔

Unlent : (a) (۱) مستعار نہ دیا ہوا؛ جو مستعار نہ دی گئی ہو ۔ (۲) ادھار نہ دیا ہوا ۔ (۳) کرائے پر نہ دیا ہوا ۔

Unless : (conj.) [ME.] (۱) جب تک نہ؛ اگرنہ؛ اگر نہیں ۔ (۲) بجز اس کے کہ؛ بہ جز اس صورت کے کہ ۔

Unless : (prep.) سوائے ۔

Unless : (n) گفتگو میں Unless کا استعمال کرنا، کسی بات کو مشروط کرنے کے لئے ۔

Unlessened : (a) جس میں کمی واقع نہ ہوئی ہو؛ بے تخفیف ۔

Unlessoned : (a) بے پڑھا لکھا ؛ ناخواندہ؛ غیر تعلیم یافتہ ۔

Unlet : (a) کرائے پر نہ لگایا ہوا ۔

Unlettered : (a) (۱) بےلکھا پڑھا؛ ناخواندہ؛ غیر تعلیم یافتہ ؛ جاہل؛ ادبی ذوق نہ رکھنے والا ۔ (۲) جہالت کا؛ ناخواندگی کا ۔ (۳) جسے تحریری شکل نہ دی گئی ہو ۔

Unlevel : (a) ناہموار ۔

Unlevel : (v) ناہموار کرنا ۔

Unlevelled : (a) ناہموار ۔

Unlevied : (a) بے محصول؛ جس پر محصول نہ لگایا گیا ہو ۔

Unliable : (a) غیر مستوجب ۔

Unlicensed : (a) (۱) بے لائسنس کا؛ غیر سند یافتہ ۔ (۲) قانونی طور پر جسےاختیار نہ دیا گیا ہو ۔ (۳) لائسنس کی ضرورت سے آزاد ۔

Unlicked : (a) (۱) کندہ ناتراش ۔ (۲) (مجازاً) ان گھڑ؛ بے ڈول؛ اجڈ؛ غیر تربیت یافتہ ۔ (۳) بے چاٹا ہوا ۔

Unlid : (v) ڈھکن کھولنا ۔

Unlidded : (a) بے ڈھکن کا؛ جس میں ڈھکن نہ لگا ہوا ہو ۔

Unlifelike : (a) غیر حقیقی ۔

Unlighted : (a) (۱) بے جلایا ہوا؛ بے سلگایا ہوا ۔ (۲) اندھیرا ۔

Unlightened : (a) غیر منور؛ بے چمک ۔

Unlike : (a) (۱) (کسی شخص یا شے سے) مختلف؛ غیرمماثل؛ برعکس؛ خلاف ۔ (۲) غیر مشابہ ۔ (۳) غیر مساوی؛ نا برابر؛ غیر یکساں ۔

Unlike : (n) مختلف شے یا شخص ۔

Unlike : (adv.) مختلف انداز میں ۔

Unlik(e)able : (a) ناقابلِ پسند ۔

Unlikelihood/Unlikeliness : (n) غیر اغلب ہونا؛ بعید ازقیاس ہونا ۔

Unlikely : (a) (۱) غیر اغلب ۔ (۲) غیر قرینِ قیاس؛ بعید از قیاس ۔ (۳) جس کی کامیابی کی امید نہ ہو؛

غیر امید افزا ۔ (٤) (بولی) بدنما؛ نازیبا؛ ناشائستہ ۔

Unlikely : (adv.) بعید از قیاس طور پر؛ غیر اغلب طور پر ۔

Unlikeness : (n) عدم مماثلت؛ عدم مشابہت؛ غیر یکسانی ۔

Unliking : (n) نفرت؛ بے رغبتی ۔

Unlimber : (v) (۱) توپ گاڑی کے اگلے حصے کو ہٹانا تاکہ توپ یا بندوق چلائی جاسکے ۔ (۲) (کام کے لئے) تیار کرنا ۔ (۳) (استعمال کے لئے) ٹھیک ٹھاک کرنا ۔

Unlimed : (a) (دباغی کیا جانے والا چمڑا) جس پر سے چونا صاف کردیا گیا ہو ۔

Unlimited : (a) (۱) (مقدار، تعداد، فاصلہ اور درجہ میں) غیر محدود ؛ نامحدود ؛ لامتناہی؛ نہایت وسیع ۔ (۲) (اقتدار، قوت، اختیار وغیرہ) بے روک؛ پابندی سے آزاد؛ غیر محدود ذمہ داری رکھنے والی؛ غیر محدود (کمپنی) ۔ (۳) بہت زیادہ؛ بے حد؛ بے پناہ ۔

Unlimitedly : (adv.) غیر محدود طور پر ۔

Unlimitedness : (n) غیر محدودیت؛ بے حد وسعت ۔

Unlineal : (a) غیر صلبی ۔

Unlined : (a) (۱) بے استر؛ استر نہ لگایا ہوا ۔ (۲) بےشکن؛ بے جھری ۔

Unlink : (v) (۱) کڑی کھولنا؛ جوڑ، بند علاحدہ کرنا ۔ (۲) الگ کرنا؛ سلسلہ توڑنا؛ قطع کرنا ۔ (۳) الگ ہونا؛ بے تعلق ہونا ۔

Unlinked : (a) قطع کردہ؛ الگ؛ بے تعلق؛ قطع تعلق ۔

Unliquid : (a) (تمسک یا جائداد) جو آسانی سے نقد میں تبدیل نہ ہو سکے ۔

Unliquidated : (a) (۱) غیر بے باق؛ بے چکایا (قرضہ) ۔ (۲) ( کمپنی ) جو بند نہ کردی گئی ہو ۔ (۳) (قانون) غیر معین (ہرجانہ وغیرہ)؛ غیر تصفیہ شدہ ۔

Unliquored : (a) (۱) (چمڑا، جوتا وغیرہ) جس پر روغن یا چربی نہ لگائی گئی ہو ۔ (۲) (عام) بےشراب پئے ہوئے ۔

Unlistened : (a) ناشنیدہ؛ بے سُنا ہوا ۔

Unlistening : (a) نہ سننے والا؛ ان سنی کرنے والا ۔

Unlit : (a) (۱) بے سلگایا ہوا؛ بے جلایا ہوا؛ غیر روشن ۔ (۲) اندھیرا؛ تاریک ۔

Unliterary : (a) غیر ادبی؛ ادبیت سے عاری ۔

Unlive : (v) مٹانا؛ معدوم کرنا؛ کالعدم کرنا (ماضی کی زندگی اور تجربات کو) ۔

Unliv(e)able : (a) (۱) (زندگی) جو جینے کے قابل نہ ہو؛ (حالات) جو زیست کرنے کے قابل نہ ہوں ۔ (۲) (جگہ) جو رہنے اور بسنے کے قابل نہ ہو ۔

Unliveliness : (n) افسردگی؛ بےلطفی؛ بے کیفی ۔

Unlively : (a) افسردہ؛ بےلطف؛ بے کیف؛ بے ولولہ ۔

Unlivery : (n) (قانون) جہاز پر سے مال کا اتارا جانا ۔

Unliving : (a) بے جان؛ مردہ؛ غیر جاندار ۔

Unload : (v) (۱) (جہاز یا گاڑی پر سے) مال اتارنا ۔ (۲) بوجھ سے آزاد کرنا ؛ بار ہلکا کرنا ۔ (۳) (کچھ بول کر دل و دماغ کو) ہلکا کرنا ۔ (٤) اپنے جذبات و احساسات دوسروں سے کہنا ۔ (٥) بندوق خالی کرنا؛ گولی چھرے نکالنا ۔ (٦) (تمسکات یا حصے کو) فروخت کر ڈالنا ۔ (۷) (طب) (معدے کو) ہلکا کرنا ۔

Unload : (n) مال یا سامان جسے اتار کر رکھا گیا ہو ۔

Unloaded : (a) (۱) (کشتی یا جہاز) جس پر سامان نہ چڑھایا گیا ہو ۔ (۲) (بندوق) جس میں گولی یا چھرا نہ ڈالا گیا ہو ۔

Unloader : (n) (۱) مال یا سامان اتارنے والا ۔ (۲) بوجھ یا مال اتارنے والی مشین ۔

Unloading : (n) مال یا بوجھ کا اتارا جانا؛ بندوق سے گولی کا نکالا جانا ۔

Unlocalized : (a) جو کسی خاص مقام سے مختص نہ کیا گیا ہو؛ کسی خاص مقام میں محدود نہ کیا ہوا ۔

Unlocated : (a) (۱) بے تعینِ مقام؛ جس کا مقام یا محل وقوع متعین نہ ہوا ہو ۔ (۲) بے پیمائش؛ (زمین) جس کی پیمائش نہ ہوئی ہو ۔

Unlock : (v) (۱) غیر مقفل کرنا؛ کھولنا ۔ (۲) کھلنا ؛ غیر مقفل ہونا ۔

Unlocked : (a) غیر مقفل؛ کھلا ہوا ۔

Unlocomotive : (a) غیر متحرك؛ حرکت نہ کرنے والا ۔

Unlodge : (v) (شاذ) ہٹا دینا؛ نکال دینا ۔

Unlogic/-al : (n) غیر منطق؛ خلافِ منطق بات ۔

Unlooked : (a) (۱) جس کی جانچ نہ کی گئی ہو؛ جس کی طرف توجہ نہ کی گئی ہو ۔ (۲) غیر متوقع ۔

Unloosable : (a) (۱) جسے ڈھیلا نہ کیا جاسکے ۔ (۲) جسے رہا نہ کیا جاسکے؛ جسے آزاد نہ کیا جاسکے ۔ (۳) جسے کھولا نہ جاسکے؛ جسے چھوڑا نہ جاسکے ۔

Unloose : (v) (۱) ڈھیلا کرنا ۔ (۲) آزاد کرنا؛ رہا کرنا ۔ (۳) کھولنا؛ چھوڑنا ۔

Unloosed : (a) (۱) ڈھیلا کیا ہوا ۔ (۲) رہا کیا ہوا؛ آزاد کیا ہوا ۔ (۳) کھولا ہوا؛ چھوڑا ہوا ۔

Unloosen : (v) دیکھو Unloose

Unlopped : (a) بے کٹا ہوا؛ بے چھنٹا ہوا؛ جس کی شاخیں قلم نہ کی گئی ہوں ۔

Unlord : (v) لارڈ (امیر، رئیس) کے منصب سے برطرف کرنا۔

Unlorded : (a) لارڈ کے منصب سے بر طرف کردہ ۔

Unlordly : (a) (۱) غیر رئیسانہ؛ جو ایك لارڈ یا رئیس کے شایان نہ ہو ۔ (۲) غیر تحکمانہ؛ بے شان و شوکت؛ بے تمکنت ۔ (۳) غیر خود مختارانہ ۔

Unlosable : (a) (بازی یا مقابلہ) جس میں ہار نہ ہو؛ جس میں ناکامی نہ ہو ۔

Unlost : (a) محفوظ ۔

Unlov(e)able : (a) نامطبوع؛ نامرغوب؛ مکروہ ؛ غیر دلکش ۔

Unlove : (v) پیار کرنا چھوڑ دینا؛ چاہنا بند کردینا ۔

Unlove : (n) نفرت ۔

Unloved : (a) غیر محبوب؛ جس سے محبت نہ کی جائے ۔

Unloveliness : (n) بد صورتی؛ بد نمائی؛ غیر دلکشی؛ مکروہیت ۔

Unlovely : (a) غیر خوبصورت؛ غیر خوشنما؛ بد صورت؛ بدنما؛ مکروہ؛ غیر دلکش ۔

Unloverlike : (n) (۱) جو عاشق نہ معلوم ہو؛ جس میں عاشقوں کی شان نہ ہو ۔ (۲) عاشقی کے منافی؛ خلافِ آدابِ عاشقی ۔

Unloving : (a) (۱) محبت نہ کرنے والا؛ محبت سے خالی ؛ بے محبت؛ بے مہر؛ سرد مہر ۔ (۲) بے مہری کا؛ سرد مہری کا ۔

Unlovingly : (adv.) بے مہری سے؛ سرد مہری سے ۔

Unlovingness : (n) بے مہری؛ سرد مہری ۔

Unluck : (n) بدقسمتی؛ بدنصیبی ۔

Unluckily : (adv.) بدقسمتی سے؛ بدنصیبی سے ۔

Unluckiness : (n) (۱) بد قسمتی؛ نامرادی؛ بد نصیبی ۔ (۲) نحوست؛ نامبارك ہونا ۔

Unlucky : (a) (۱) بدقسمت؛ نامراد؛ بدنصیب ۔ (۲) نامسعود؛ منحوس : نا مبارك ۔

Unlucrative : (a) غیر نفع بخش : جس میں مالی منفعت نہ ہو ۔

Unluminous : (a) (۱) غیر منور : غیر روشن؛ بے تجلی ۔ (۲) (مجازاً) غیر بصیرت افروز ۔

Unlustrous : (a) بے تجلی؛ بے چمك ۔

Unlusty : (a) (بول چال) جو موٹا تازہ نہ ہو ۔

Unluxurious : (a) سادہ؛ سادگی کا؛عیش وعشرت سےعاری ۔

Unmacadamized : (a) (۱) کچی (سڑك) : (سڑك) جو کٹی ہوئی کنکری بچھا کر نہ بنائی گئی ہو ۔ (۲) (مجازاً) ناہموار؛ ہموار نہ کیا ہوا ۔

Unmaddened : (a) با ہوش و حواس ۔

Unmade : (a) (۱) بے بنایا ہوا؛ جسے بنایا نہ گیا ہو ۔ (۲) (خصوصاً) غیر تربیت یافتہ ۔

**Unmagnanimous : (a)** غیر عالی ظرف؛ کم ظرف ۔

**Unmagnetic : (a)** غیر مقناطیسی؛ بے کشش ۔

**Unmagnetized : (a)** (۱) (کوئی شے) جس میں مقناطیسی خاصیت پیدا نہ کی گئی ہو؛ بے مقناپا ۔ (۲) غیر فریفتہ ؛ بے کھینچا ہوا ۔

**Unmaiden : (v)** دوشیزگی سے محروم کرنا ۔

**Unmaidenliness : (n)** بے حیائی؛ خلافِ حیا ہونا؛ کنواری لڑکی کے لئے نازیبا ہونا ۔

**Unmaidenly : (a)** جو کنواری لڑکی کے لئے نازیبا ہو؛ خلافِ حیا؛ بے حیائی کا ۔

**Unmailable : (a)** جو ڈاک سے نہ بھیجا جاسکے؛ جو ڈاک سے بھیجنے کے قابل نہ ہو ۔

**Unmaimed : (a)** (۱) غیر مقطوع الاعضاء؛ جس کے ہاتھ پیر نہ کٹے ہوں؛ جو لنگڑا یا لولا نہ کردیا گیاہو ۔ (۲) (مجازاً) جو بے کار نہ کردیا گیا ہو ۔

**Unmaintainable : (a)** (۱) جو قائم نہ رکھا جا سکے؛ جو چلایا نہ جا سکے ۔ (۲) نا قابلِ کفالت ۔ (۳) نا قابلِ حمایت؛ نا قابلِ تائید ۔

**Unmake : (v)** (۱) کئے ہوئے کو مٹانا؛ کالعدم کرنا؛ برباد کرنا ۔ (۲) معزول کرنا ۔ (۳) خصوصیت تبدیل کرنا ۔

**Unmaker : (n)** (۱) کئے ہوئے کو مٹانے والا؛ برباد کرنے والا ۔ (۲) معزول کرنے والا ۔ (۳) خصوصیت تبدیل کرنے والا ۔

**Unmalicious : (a)** صاف دل؛ بدنیتی سے پاک ۔

**Unmalleability : (n)** (۱) ناقابلِ کوب ہونا ۔ (۲) غیر شکل پذیری؛ غیر اثر پذیری ۔

**Unmalleable : (a)** (۱) ناقابلِ کوب؛ جسے کوٹ پیٹ کر مختلف شکلوں میں نہ گھڑسکیں ۔ (۲) (مجازاً) غیر شکل پذیر؛ غیر اثر پذیر ۔

**Unmalted : (a)** (اناج) جس کا شعیرہ نہ بنایا گیا ہو ۔

**Unman : (n)** (شاذ) عفریت ۔

**Unman : (v)** (۱) انسانی صفات سے محروم کرنا ۔ (۲) حیوان بنانا ۔ (۳) صفاتِ مردانگی سے محروم کرنا؛ کمزور کردینا؛ بزدل بنانا ۔ (٤) نامرد کرنا؛ آختہ کرنا؛ ہیجڑا کرنا ۔ (٥) (قلعے، جہاز وغیرہ میں سے)آدمیوں کو نکال لینا یا ہٹا دینا؛ (کسی جگہ کو) ادمیوں سے خالی کرنا ۔

**Unmanacle : (v)** زنجیر یا بیڑی سے آزاد کرنا ۔

**Unmanacled : (a)** آزاد؛ زنجیر یا بیڑی سے آزاد ۔

**Unmanageable : (a)** (۱) ناقابلِ انتظام ۔ (۲) سرکش؛ قابو سے باہر؛ منہ زور ۔

**Unmanageableness : (n)** قابو سے باہر ہونا؛ منہ زوری ؛ سرکشی؛ ناقابلِ انتظام ہونا ۔

**Unmanageably : (adv.)** سرکشی سے؛ منہ زوری سے؛ ناقابلِ انتظام طور پر ۔

**Unmanaged : (a)** (۱) (قدیم) بے تربیت؛ بے لگام ۔ (۲) (زبان) بے ضبط؛ بے اعتدال ۔

**Unmanfully : (adv.)** غیر مردانہ وار؛ پست ہمتی سے؛ بزدلی سے؛ نامردی سے ۔

**Unmangled : (a)** (اقتباس یا کسی لفظ کا تلفظ) غیر مسخ شدہ ۔

**Unmanifest/Unmanifested : (a)** غیر عیاں ؛ غیر آشکارا؛ غیر بین ۔

**Unmanlike : (a)** (۱) غیر انسان نما ۔ (۲) غیر بشری ؛ غیر انسانی؛ خلافِ آدمیت ۔

**Unmanlike : (adv.)** غیر بشری طریقے سے؛ غیر انسانی طور پر ۔

**Unmanliness : (n)** بزدلی؛ نامردی؛ زنانہ پن؛ پست ہمتی ۔

**Unmanly : (a)** (۱) بزدل؛ نامرد؛ زنانہ ؛ غیر جوانمرد؛ پست ہمت ۔ (۲) بزدلانہ؛ غیر مردانہ؛ بزدلی کا؛ زنانہ پن کا؛ پست ہمتی کا ۔

**Unmanned : (a)** (۱) جہاں آدمی کام میں نہ لگائے گئےہوں ۔ (۲) جس کی لوگوں نےحمایت یا مدد نہ کی ہو ۔ (۳) غیر آباد ۔

**Unmannered : (a)** غیرمہذب؛ ناشائستہ؛ بدسلیقہ؛ بدتہذیب؛ بیہودہ؛ گنوار ۔

Unmannerliness : (n) بدتہذیبی؛ ناشائستگی؛ گنوارپن؛ بد سلیقگی ۔

Unmannerly : (a) (۱) غیر مہذب؛ ناشائستہ؛ بد تہذیب ؛ بیہودہ ؛ بد سلیقہ ۔ (۲) بدتہذیبی کا؛ ناشائستگی کا؛ بدسلیقگی کا؛ گنوارپن کا ۔

Unmannerly : (adv.) غیر مہذب طریقے سے؛ ناشا ئستگی سے؛ بدسلیقگی سے؛ گنوارپن سے ۔

Unmantle : (v) (۱) بے پوشش کرنا؛ بے لبادہ کرنا ۔(۲) لبادہ اتارنا۔(۳) (کمرے کو فرنیچر وغیرہ سے) خالی کرنا ۔

Unmantled : (a) بے لبادہ؛ بے پوشش؛ ننگا ۔

Unmanufactured : (a) غیر تیار کردہ (مصنوعات وغیرہ) ۔

Unmanured : (a) (۱) (قدیم) بے کاشت ۔(۲) جس میں کھاد نہ دی گئی ہو ۔

Unmapped : (a) جس کا چارٹ یا نقشہ نہ بنایا گیا ہو ۔

Unmarked : (a) (۱) بغیر نشان کا؛ جس پر نشان نہ ہو ۔ (۲) جس پر نظر نہ پڑے۔ (۳) (کسی خاصیت سے) خالی ۔

Unmarketable : (a) ناقابلِ فروخت ۔

Unmarred : (a) جو غارت نہ ہوا ہو؛ جو برباد نہ ہوا ہو ۔

Unmarriageable : (a) ناقابلِ ازدواج؛ جو شادی کے قابل نہ ہو؛ جس کی ابھی شادی کی عمر نہ ہو ۔

Unmarried : (a) ناکتخدا؛ کنوارا؛ کنواری؛ بن بیاہا؛ بِن بیاہی؛ غیر شادی شدہ ۔

Unmarry : (v) (۱) طلاق دینا ۔(۲) رشتۂ ازدواج سے آزاد کرنا ۔

Unmartial : (a) (۱) غیر حربی؛ غیر عسکری ؛ غیر فوجی ۔ (۲) غیر جنگ جو ۔

Unmartyred : (a) شہادت سے محروم ۔

Unmasculine : (a) (۱) غیر مذکر؛ جو مذکر نہ ہو ۔(۲) بزدل؛ نامرد؛ زنانہ؛ غیر قوی؛ کمزور ۔(۳) مردوں کی خصوصیت سے عاری؛ غیر مردانہ؛ بزدلانہ ۔

Unmask : (v) (۱) چہرے سے نقاب ہٹانا ۔(۲) (مجازاً) فاش کرنا؛ ظاہر کرنا ۔

Unmasked : (a) بے نقاب؛ بے نقاب کیا ہوا ۔

Unmasker : (n) بے نقاب کرنے والا ۔

Unmasking : (n) بے نقاب کیا جانا؛ نقاب کشائی ۔

Unmastered : (a) تابع نہ کیا ہوا؛ قابو میں نہ کیا ہوا؛ عبور حاصل نہ کیا ہوا ۔

Unmasticated : (a) بے چبایا ہوا ۔

Unmatchable : (a) بے مثل؛ بے نظیر؛ جس کا کوئی ہم سر نہ ہو؛ جس کے میل کی دوسری چیز نہ مل سکے ۔

Unmatchably : (adv.) بے مثل طور سے؛ بے نظیر طریقے سے؛ بے مثال انداز میں ۔

Unmatched : (a) بے مثال ؛ لاثانی؛ لاجواب؛ جس کا میل نہ ہو ۔

Unmated : (a) (۱) جس کا بیاہ نہ ہوا ہو؛ جس کا جوڑا نہ ہو ۔ (۲) بے جوڑے کا؛ بے نر یا مادہ کا ۔

Unmaterial : (a) غیر مادی؛ جو مادے سے بنا ہوا نہ ہو ۔

Unmaternal : (a) غیر مادری؛ غیر مادرانہ ۔

Unmathematical : (a) غیر ریاضیاتی؛ اصول ریاضی کےخلاف؛ ریاضی کی رو سے غلط ۔

Unmathematically : (adv.) غیر ریاضیاتی طریقے سے ۔

Unmeaning : (a) (۱) (چہرہ) بے تاثر؛ خالی از تاثر ۔ (۲) (شخص) بے مقصد ۔ (۳) بے معنی؛ بے مطلب؛ مہمل ۔

Unmeaningly : (adv.) مہمل طریقے سے؛ بے معنی طور پر ۔

Unmeant : (a) جس کا قصد نہ کیا گیا ہو؛ غیر ارادی ۔

Unmeasurable : (a) (۱) ناقابلِ پیمائش؛ جو ناپا نہ جاسکے ۔ (۲) بے پناہ؛ بے حد ۔

Unmeasurableness : (n) (۱) ناقابلِ پیمائش ہونا ۔(۲) بے پناہ ہونا؛ حد سے زیادہ ہونا ۔

Unmeasurably : (adv.) (شاذ) ناقابلِ پیمائش طور پر؛ اس طور پر کہ اندازہ نہ ہو سکے۔

Unmeasured : (a) (۱) بےناپا ہوا۔ (۲) نامحدود؛ بے حدوسیع۔ (۳) بے حساب؛ بے دریغ۔ (٤) حد سے زیادہ؛ حدِ اعتدال سے متجاوز۔ (۵) بے وزن (بحری)۔

Unmechanical : (a) (۱) غیر میکانکی۔ (۲) غیر مشینی؛ جو مشین سے متعلق یا مشین جیسا نہ ہو۔

Unmechanically : (adv.) غیر میکانکی طریقے سے؛ غیر مشینی طور پر۔

Unmechanize : (v) غیر مشینی بنانا۔

Unmeddled : (a) بے مداخلت۔

Unmeddling : (a) مداخلت نہ کرنے والا۔

Unmeditated : (a) برجستہ؛ پہلے سے جس پر غور نہ کیا گیا ہو؛ بے قصد؛ بے ارادہ۔

Unmeditative : (a) (۱) جس میں غور و فکر کا مادہ نہ ہو؛ غیر تفکر پسند؛ مراقبے میں نہ رہنے والا۔ (۲) غیر تفکر پسندانہ : غور و فکر سے جو متعلق نہ ہو۔

Unmeek : (a) (قدیم) جو حلیم و برد بار نہ ہو۔

Unmeet : (a) نازیبا؛ نامناسب؛ ناموزوں۔

Unmeetly : (adv.) نازیبا طور پر؛ نامناسب طور پر۔

Unmeetness : (n) ناموزوں ہونا؛ نامناسب ہونا؛ نازیبا ہونا۔

Unmellowed : (a) (۱) ناپختہ؛ بے پکا ہوا؛ جو رسیلا اور میٹھا نہ ہو (پھل)۔ (۲) تیز و تلخ (شربت)۔ (۳) سخت مزاج : بد مزاج : تیز و تند طبیعت کا۔ (٤) بے چکنی اور غیر زرخیز (مٹی)۔ (۵) درشت : ناملائم : ناخوشگوار (آواز)۔ (٦) جس کو کچھ پی کر سُرور نہ ہوا ہو۔

Unmelodious : (a) بے سُرا؛ بے آہنگ؛ بے سریلی : موسیقی سے خالی۔

Unmelodiously : (adv.) بے آہنگی سے؛ بے سُریلی آواز میں۔

Unmelodiousness : (n) بے سُراپن : بے آہنگی۔

Unmelted : (a) بے پگھلا ہوا؛ منجمد۔

Unmelting : (a) (۱) سخت؛ سخت دل۔ (۲) جو نہ پگھلے۔

Unmemorable : (a) جو یاد رکھنے کے قابل نہ ہو۔

Unmenaced : (a) جسے دھمکا یا نہ گیا ہو۔

Unmendable : (a) ناقابلِ اصلاح؛ ناقابلِ مرمت؛ ناقابل رفو۔

Unmended : (a) بے اصلاح؛ جس کی مرمت نہ کی گئی ہو۔

Unmentionable : (a) ناگفتنی؛ ناقابلِ اظہار؛ ناگفتہ بہ۔

Unmentionable : (n) (۱) ناگفتنی بات ؛ نا گفتہ بہ بات؛ جو بات ذکر کئے جانے کے قابل نہ ہو۔ (۲) (جمع) (مزاحاً) پاجامہ۔

Unmentionably : (adv.) ناگفتنی طریقے سے؛ ناگفتہ بہ طور پر۔

Unmentioned : (a) جس کا ذکر نہ کیا گیا ہو۔

Unmercenary : (a) (۱) حصولِ زر جس کا مطمع نظر نہ ہو۔ (۲) جو پیسے کے لئے کام نہ کرتا ہو۔

Unmerchantable : (a) ناقابلِ فروخت؛ جو بکری کے قابل نہ ہو۔

Unmerciful : (a) بے رحم؛ بے درد؛ شقی القلب۔

Unmercifully : (adv.) بے رحمی سے؛ بے دردی سے؛ شقی القلبی سے۔

Unmercifulness : (n) بے رحمی؛ بے دردی؛ شقی القلبی۔

Unmeritable : (a) بے وصف؛ جس میں کوئی خوبی نہ ہو۔

Unmerited : (a) بے استحقاق؛ غیر مستوجب۔

Unmeritedly : (a) غیر مستوجب طور پر۔

Unmeritedness : (n) بےاستحقاق ہونا؛ غیر مستوجب ہونا۔

Unmeriting : (a) نا اہل؛ نا اہلی کا۔

Unmeritorious : (a) غیر مستحسن؛ ناقابلِ انعام؛ نااہل۔

Unmeritoriously : (adv.) غیر مستحسن طور سے؛ نااہلی سے۔

Unmesh : (v) جال سےنکالنا؛ چھڑانا؛خلاصی دینا؛نجات دینا ۔

Unmet : (a) جسے حل نہ کیا گیا ہو؛ جسے پورا نہ کیا گیا ہو۔

Unmetalled : (a) کچی (سڑک)۔

Unmetallic : (a) غیر فلزاتی؛جو دھات کا نہ ہو؛ جو دھات سے متعلق نہ ہو۔

Unmetamorphosed : (a) قلب ماہیت نہ کیا ہوا۔

Unmetaphysical : (a) غیر مابعد الطبیعیاتی ۔

Unmethodical : (a) بے قاعدہ؛ بے اصول؛ بے منہاج؛ بے ترتیب؛ گڈمڈ۔

Unmethodically : (adv.) بے قاعدگی سے؛ بے ترتیبی سے ۔

Unmethodized : (a) بے قاعدگی اور بے ترتیبی سے انجام دیا ہوا یا کیا ہوا۔

Unmetrical : (a) بے وزن؛ بحر سے خارج؛ ناموزوں (شعر ، مصرع)۔

Unmilitary : (a) غیر فوجی؛ غیر عسکری۔

Unmilked : (a) (گائے وغیرہ) جس کا دودھ نہ دوہا گیا ہو۔

Unmilled : (a) بے خط ڈالا ہوا سکہ۔

Unminded : (a) بےتوجہ؛ جس پر توجہ یا دھیان نہ دیا گیا ہو؛ نظر انداز کیا ہوا؛ جس کا بُرا نہ مانا گیا ہو۔

Unmindful : (a) دھیان نہ رکھنے والا؛ غافل؛ بے پروا۔

Unmingled : (a) بے ملاوٹ؛ خالص۔

Unminished : (a) (قدیم) کم نہ کیا ہوا؛ گھٹایا نہ ہوا۔

Unministerial : (a) (۱) غیر کلیسائی؛ جو پادریت سے متعلق نہ ہو۔(۲) غیر وزارتی۔

Uminted : (a) غیر مسکوک؛ بے ڈھالا ہوا (سکہ)۔

Unmiraculous : (a) غیر معجزاتی؛ غیر کراماتی؛ جو معجزہ صفت نہ ہو۔

Unmirthful : (a) (۱) غیر خوش طبع؛ سنجیدہ و متین۔ (۲) ہنسی، دل لگی یا ظرافت سے خالی؛ بے لطف۔

Unmirthfully : (adv.) غیر خوش طبعی سے؛ سنجیدگی اور خشکی سے۔

Unmisgiving : (a) بے شک و شبہ۔

Umisgivingly : (adv.) اس طور پر کہ شک و شبہ نہ ہو۔

Unmissed : (a) جو چھوٹی نہ ہو؛ جو خالی نہ گئی ہو؛ بےخطا؛ جس میں چوک نہ ہوئی ہو؛ جس میں ناکامی نہ ہوئی ہو۔

Unmistakable : (a) صاف؛ صریح؛ واضح؛ بےمغالطہ؛ جس میں مغالطے کا کوئی امکان نہ ہو۔

Unmistakableness : (a) صریح ہونا؛ بے مغالطہ ہونا؛ صراحت۔

Unmistakably : (adv.) صاف اور صریح طور پر؛ اس طور پر کہ مغالطے کا کوئی امکان نہ ہو۔

Unmistrusting : (a) صاف دل؛ ذرا ذرا سی بات پرشک نہ کرنے والا۔

Unmitigable : (a) ناقابلِ تخفیف؛ جس میں کمی نہ کی جاسکے۔

Unmitigably : (adv.) ناقابلِ تخفیف طور پر۔

Unmitigated : (a) (۱) بے تخفیف؛ جس میں کمی نہ ہو۔ (۲) پرلے درجے کا؛ انتہا درجے کا؛ قطعی؛ محض۔

Unmitigatedly : (adv.) (۱) بے تخفیف طور پر؛ اس طور پر کہ کمی نہ ہو۔(۲) انتہائی طور پر۔

Unmitred/Unmitered : (a) کلاہِ اسقفی سے محروم۔

Unmix : (v) الگ الگ ہونا۔

Unmixable : (a) جو مل نہ سکے؛ آمیزش نا پذیر۔

Unmixed : (a) غیر آمیختہ؛ بے آمیزش؛ بے میل؛ خالص؛ بے ملاوٹ۔

Unmixedly : (adv.) غیر آمیز طور پر؛ خالص طور پر؛ بے ملاوٹ سے۔

**Unmixedness : (n)** خالص ہونا؛ بے آمیزش ہونا۔

**Unmocked : (a)** جس کا مذاق نہ اڑایا گیا ہو؛ جس کی تضحیک نہ کی گئی ہو۔

**Unmodern : (a)** جدید طرز کے خلاف؛ پرانے فیشن کا۔

**Unmodernized : (a)** جسے جدید طرز یا فیشن کے مطابق نہ ڈھالا گیا ہو۔

**Unmodifiable : (a)** بے ترمیم؛ بے تغیر و تبدّل؛ ناقابلِ ترمیم؛ جس میں کچھ ترمیم نہ کی جاسکے؛ جس میں رد و بدل نہ ہو سکے۔

**Unmodified : (a)** بے ترمیم؛ بے تغیر و تبدّل۔

**Unmodulated : (a)** بے تعدیل؛ جس میں ٹھیک ترتیب یا تناسب نہ پیدا کیا گیا ہو۔

**Unmoist : (a)** بے نم؛ غیر مرطوب۔

**Unmoistened : (a)** بے نم؛ غیر مرطوب؛ نم نہ کیا ہوا۔

**Unmolested : (a)** جسے دق نہ کیا گیا ہو؛ چھیڑ چھاڑ سے محفوظ؛ جو چھیڑا یا ستایا نہ گیا ہو۔

**Unmolestedly : (adv.)** دق نہ کرتے ہوئے؛ پریشان نہ کرتے ہوئے؛ بغیر ستائے ہوئے۔

**Unmolten : (a)** بے پگھلا ہوا۔

**Unmonarch : (v)** شہنشاہ کے منصب سے الگ کرنا۔

**Unmoneyed : (a)** مفلس؛ قلاش؛ بے زر۔

**Unmoor : (v)** (۱)(کشتی یا جہاز کی)زنجیریں کھولنا(جن سے سے وہ ساحل کے مستقل لنگر سے بندھے ہوتے ہیں)۔(۲) لنگر اٹھانا۔

**Unmoral : (a)** غیر اخلاقی؛جسے اخلاقی اصول سے تعلق نہ ہو؛ جسے اخلاقیات سے واسطہ نہ ہو۔

**Unmorality : (n)** غیر اخلاقی ہونا؛ اخلاق سے غیر متعلق ہونا۔

**Unmoralized : (a)** اخلاقی حِس سے عاری۔

**Unmortared : (a)** گارے یا مسالے سے نہ جوڑا ہوا؛ گارے یا مسالے سے پلاسٹر نہ کیا ہوا۔

**Unmortgaged : (a)** جسے رہن نہ رکھا گیا ہو؛ بے رہن شدہ؛ غیر مکفول۔

**Unmortified : (a)** (جسم،نفس وغیرہ)جو نفس کشی یا ریاضت سے قابو میں نہ لایا گیا ہو۔

**Unmothered : (a)** بے ماں کا۔

**Unmotherly : (a)** غیر مادرانہ؛ جس میں ماں کی صفات نہ ہوں؛ شفقتِ مادری کے خلاف۔

**Unmotivated : (a)** جس کی کوئی وجہِ تحریک نہ ہو؛ بے مقصد۔

**Unmotived : (a)** دیکھو Unmotivated

**Unmould : (v)** (۱) کسی شے کی شکل یا سانچہ کو توڑنا۔ (۲) سانچے میں سے باہر نکالنا۔

**Unmoulded : (a)** (۱) بے قالب؛ بے شکل۔(۲) سانچے سے باہر نکالا ہوا۔

**Unmount : (v)** (۱) اونچی جگہ سے ہٹانا؛ کھول کر نیچے اتارنا۔(۲) اترنا (گھوڑے وغیرہ سے)۔

**Unmounted : (a)** (۱)(لشکر وغیرہ) جو گھوڑے پر سوار نہ ہو یا جسے گھوڑے مہیا نہ کئے گئے ہوں؛ غیر سوار؛ پیدل؛ پیادہ ۔ (۲) (توپ وغیرہ) جو گاڑی پر نہ رکھی گئی ہو۔(۳) (تصویر، نمونہ وغیرہ) جسے فریم یا چوکھٹے میں نہ لگایا گیا ہو؛ جو دفتی پر نہ چپکی ہو؛ بے جڑا ہوا (نگینہ) : جو خانے میں نہ جڑا ہو۔

**Unmourned : (a)** بے ماتم؛ بے سوگ؛جس کا ماتم یا سوگ نہ ہوا ہو۔

**Unmovable : (a)** (شاذ) دیکھو Immovable

**Unmoved : (a)** (۱)غیر متاثر؛ جس کے جذبات پر کوئی اثر نہ ہوا ہو۔(۲) بے حرکت؛ اٹل؛ اپنی جگہ پر؛ اپنے ارادے پر قائم۔

**Unmovedly : (adv.)** (۱) غیر متاثر طور پر۔(۲) اٹل طریقے سے۔

**Unmoving : (a)** (۱) بے حرکت۔(۲) غیر متاثر کن؛ جذبات کو متاثر نہ کرنے والا۔

**Unmovingly : (adv.)** غیر متاثر کن طور پر۔

Unmown : (a) بے کاٹی ہوئی (گھاس وغیرہ)۔

Unmuffle : (v) کھولنا؛ کپڑے یا غلاف سے نکالنا۔

Unmurmured : (a) جس کی شکایت نہ کی گئی ہو۔

Umurmuring : (a) بے شکایت؛ شکایت نہ کرنے والا؛ شکایت سے خالی؛ بے عذر۔

Unmurmuringly : (adv.) بغیر شکایت کے؛ بے عذر کے۔

Unmusical : (a) (۱) بے سُرا؛ بے آہنگ؛ نغمے سے خالی : موسیقیت سے خالی۔ (۲) موسیقی میں کورا؛ موسیقی کا ذوق نہ رکھنے والا؛ بے ذوق (موسیقی)۔

Unmusically : (adv.) (۱) غیر موسیقانہ طور پر؛ بے سرے طریقے سے۔ (۲) بے ذوقی سے۔

Unmutilated : (a) (۱) غیر مسخ شدہ (عبارت)۔ (۲) غیر مقطوع الاعضاء؛ جس کے اعضاء نہ کاٹے گئے ہوں۔

Unmuzzle : (v) (جانوروں کا) منہ بند کھولنا۔

Unmuzzled : (a) (جانور) بے منہ بند؛ جس کا منہ بند کھولا جاچکا ہو۔

Unmysterious : (a) غیر پُر اسرار۔

Unnail : (v) (۱) کانٹیاں نکالنا؛ کانٹیاں نکال کر کھولنا۔ (۲) کانٹیاں نکال کر الگ کرنا۔

Unnailed : (a) کانٹی یا کانٹیوں سے نہ جوڑا ہوا۔

Unnam(e)able : (a) جسے کوئی نام نہ دیا جاسکے؛ ناقابلِ نام زدگی؛ ناقابلِ یقین؛ ناگفتنی؛ ناگفتہ بہ۔

Unnamed : (a) بے نام؛ جس کا کوئی نام نہ ہو؛ غیر مذکور؛ جس کا ذکر نہ کیا گیا ہو۔

Unnational : (a) غیر قومی؛ قومی خصوصیت سے خالی؛ منافی قومیت۔

Unnative : (a) غیر ملکی؛ بدیسی۔

Unnatural : (a) (۱) خلافِ فطرت؛ منافی فطرت۔ (۲) مصنوعی؛ بناوٹی۔ (۳) غیر طبعی؛ خلافِ عادت؛ غیر فطری؛ غیر قدرتی۔ (٤) فطری جذبات سے خالی۔

Unnaturalism : (n) غیر حقیقت پسندی۔

Unnaturality : (n) (۱) منافی فطرت ہونا۔ (۲) غیرطبعی یا خلاف عادت ہونا؛ غیر فطری ہونا۔ (۳) مصنوعی ہونا۔ (٤) فطری جذبات سے خالی ہونا۔

Unnaturalize : (v) (۱) غیر فطری یا غیر قدرتی بنانا؛ فطری اور قدرتی خصوصیات سے محروم کرنا۔ (۲) شہریت کے حقوق سے محروم کرنا۔

Unnaturalized : (a) (۱) جسے حقوقِ قومیت یا شہریت نہ عطا ہوئے ہوں؛ حقوقِ قومیت سے محروم۔ (۲) بے اپنایا ہوا (غیر زبان کا لفظ)۔

Unnaturally : (adv.) خلاف فطرت طریقے پر؛ غیر طبعی طور پر؛ غیر فطری طور پر؛ مصنوعی طریقے سے۔

Unnaturalness : (n) دیکھو Unnaturality

Unnature : (n) غیر فطری بنانا۔

Unnautical : (a) غیر بحری۔

Unnavigable : (a) ناقابلِ کشتی رانی؛ ناقابلِ جہاز رانی۔

Unnavigated : (a) جس میں کشتی رانی یا جہاز رانی نہ کی گئی ہو۔

Unneat : (a) ناصاف۔

Unnecessaries : (n) (ہمیشہ جمع) غیر ضروری چیزیں۔

Unnecessarily : (adv.) غیر ضروری طور پر؛ غیر لازمی طور پر؛ بے کار؛ بلاوجہ۔

Unnecessariness : (n) غیر ضروری ہونا؛ غیر اہم ہونا؛ غیر لازمی ہونا؛ بے کار ہونا۔

Unnecessary : (a) غیر ضروری؛ غیر لازمی؛ بے کار؛ فضول؛ غیر اہم۔

Unnecessitated : (a) جو ضروری اور لابدی نہ ہو۔

Unneeded : (a) غیر ضروری؛ جس کی ضرورت نہ ہو۔

Unneedful : (a) غیر مطلوب؛ غیر ضروری؛ جس کے بغیر کام چل جائے۔

Unneedfully : (adv.) بلا ضرورت۔

Unneighboured/Unneighbored : (a) بے ہمسایہ؛ بے پڑوسی ۔

Unneighbourliness : (n) ہمسایگی کی رعایت نہ کرنا؛ بے مروتی۔

Unneighbourly/Unneighborly : (a) ہمسایگی کی رعایت نہ کرنےوالا؛ جو ہمسایے کی طرح نہ ہو؛ خلافِ ہمسایگی؛ بے مروت؛ بے مروتی کا ۔

Unnerve : (v) (۱) کمزور کرنا؛ ہمت اور طاقت سلب کرنا ۔ (۲) (ذہنی یا جذباتی طور پر) بوکھلا دینا؛ نارمل طریقہء کار سے محروم کرنا ۔

Unnerved : (a) بوکھلایا ہوا؛ نارمل طریقہء کار سے محروم ۔

Unnerving : (a) بوکھلا دینے والا؛ ہوش ربا ۔

Unnest : (v) (خصوصاً مجازی معنوں میں) گھونسلے سے باہر کرنا ۔

Unnetted : (a) جسے جال سے گھیرا نہ گیا ہو؛ جسے جال میں پھنسایا نہ گیا ہوا ۔

Unneurotic : (a) جو خلل اعصاب کا مریض نہ ہو؛ جو جھکّی یا خبطی نہ ہو ۔

Unneutral : (a) طرف داری کرنے والا؛ جانبدار ۔

Unneutrality : (n) طرفداری۔

Unneutralized : (a) (۱)اثر باطل نہ کیا ہوا؛ بےاثر نہ کیا ہوا۔ (۲) (مقام) جنگ سے مستثنیٰ نہ کیا ہوا ۔

Unnimble : (a) سست؛ غیر پھرتیلا ؛ (شاذ) بودا؛ کند ۔

Unnoble : (a) (۱) غیررئیس زادہ؛ جو عالی خاندان کانہ ہو ۔ (۲) غیر شریف النفس؛ غیر عالی ظرف؛ غیر عالی ظرفانہ؛ غیر شریف النفسی کا ۔

Unnotable : (a) ناقابلِ ذکر؛ ناقابلِ توجہ؛ غیر نمایاں؛ غیر ممتاز ۔

Unnotched : (a) بے دندانہ؛ جس میں دندانے نہ بنائے گئے ہوں۔

Unnoted : (a) غیر معروف؛ غیر مشہور؛ اَن دیکھا؛ اَن جانا؛ گمنام ۔

Unnoteworthy : (a) ناقابلِ ذکر؛ معمولی ۔

Unnoticeable : (a) ناقابلِ توجہ؛ غیر نمایاں؛ ناقابلِ لحاظ ۔

Unnoticeableness : (n) ناقابلِ توجہ ہونا؛ غیر نمایاں ہونا ۔

Unnoticeably : (adv.) غیر نمایاں طور پر ۔

Unnoticed : (a) جس پر نظر نہ پڑے؛ جس پر توجہ نہ ہو؛ توجہ سے محروم؛ توجہ سے بچا ہوا ۔

Unnoticing : (a) توجہ نہ کرنے والا؛ دھیان نہ دینے والا ۔

Unnotified : (a) غیر اعلان کردہ؛ جس کی اطلاع یا نوٹس نہ دی گئی ہو ۔

Unnourished : (a) بے تغذیہ؛ بے غذا؛ جسے غذا نہ ملی ہو یا کم ملی ہو ۔

Unnourishing : (a) غیر قوت بخش ۔

Unnumberable : (a) (۱) (شاذ) بے شمار؛ اَن گنت ۔(۲) دیکھو Innumerable ۔

Unnumbered : (a) (۱) اَن گنت؛ بےگنا ہوا؛ بےشمار؛ لاتعداد ۔ (۲) جس پر گنتی کے عدد یا اعداد نہ لکھے ہوں؛ بے نمبر؛ جس پر نمبر نہ پڑے ہوں ۔

Unnursed : (a) جس کی خدمت نہ کی گئی ہو؛ جس کی تیمارداری نہ کی گئی ہو ۔

Unnurtured : (a) بے تربیت؛ جس کی تعلیم و تربیت نہ ہوئی ہو۔

Unobedient : (a) غیر مطیع؛نافرماں بردار؛غیر اطاعت شعار۔

Unobeyed : (a) (حکم) جس کی اطاعت نہ کی گئی ہو؛ جسے بجا نہ لایا گیا ہو؛ جس کی تعمیل نہ کی گئی ہو ۔

Unobjected : (a) بے اعتراض؛جس پر اعتراض نہ کیا گیا ہو ۔

Unobjectionable : (a) ناقابلِ اعتراض؛ جس پر اعتراض نہ ہو سکے؛ جس میں کوئی حرج نہ ہو ۔

Unobjectionableness : (n) ناقابلِ اعتراض ہونا ۔

Unobjectionably : (adv.) ناقابلِ اعتراض طور پر ۔

Unobliged : (a) غیر ممنون ۔

Unobliging : (a) (۱) کج خُلق؛ بے مروت۔ (۲) کج خُلقی کا؛ بے مروتی کا۔ (۳) احسان یا حسن سلوک نہ کرنے والا؛ مروت و لحاظ نہ کرنے والا۔

Unobliterated : (a) غیر محو شدہ؛ بے مٹایا ہوا۔

Unobnoxious : (a) معقول؛ جو مکروہ نہ ہو؛ جو قابلِ نفرت نہ ہو۔

Unobscured : (a) جو تاریک یا دھندلا نہ کیا گیا ہو؛ صاف؛ واضح۔

Unobservable : (a) جسے دیکھا نہ جاسکے؛ جس کا ادراک نہ کیا جاسکے۔

Unobservable : (n) وہ شے جس کا ادراک نہ ہو سکے یا جسے دیکھا نہ جا سکے۔

Unobservance : (n) عدم تعمیل؛ عدم پابندی۔

Unobservant : (a) مشاہدہ نہ کرنے والا؛ نہ دیکھنے والا؛ جس میں مشاہدہ کی قوت نہ ہو؛ بے مشاہدہ؛ کم مشاہدہ۔

Unobservantly : (adv.) غور و تامل سےنہ دیکھتے ہوئے۔

Unobserved : (a) (۱) بے دیکھا ہوا؛ نظروں سے بچا ہوا۔ (۲) بے تعمیل؛ جس کی تعمیل یا پابندی نہ کی گئی ہو۔

Unobservedly : (adv.) بے دیکھے ہوئے۔

Unobserving : (a) غیر متجسس؛نہ دیکھنے والا؛توجہ نہ کرنے والا۔

Unobstructed : (a) غیر مسدود؛ بے رکاوٹ؛ بے مزاحمت؛ جس میں رکاوٹ یا مزاحمت نہ ہو۔

Unobstructedly : (adv.) بغیر رکاوٹ کے۔

Unobtainable : (a) ناقابلِ حصول؛ غیر ممکن الحصول؛ جو دستیاب یا حاصل نہ ہوسکے۔

Unobtained : (a) غیر حاصل شدہ؛ غیر دستیاب؛ جو حاصل یا دستیاب نہ ہوا ہو۔

Unobtrusive : (a) دوسروں کی صحبت میں خواہ مخواہ نہ گھسنے والا؛ دخل درمعقولات نہ دینے والا؛ شرمیلا؛ خاموش۔

Unobtrusively : (adv.) خاموشی سے؛ شرمیلے پن سے۔

Unobtrusiveness : (n) شرمیلاپن؛ خاموشی۔

Unobvious : (a) غیر واضح۔

Unoccupied : (a) (۱) فارغ البال؛ غیر مصروف؛ غیر مشغول۔ (۲) استعمال میں نہ لایا ہوا؛ بے کار (خصوصاً وقت)۔ (۳) خالی؛ جس میں کوئی رہتا نہ ہو۔

Unoffended : (a) جسے تکلیف یا نقصان نہ پہنچا ہو۔

Unoffendedly : (adv.) بے ضرر طور پر؛ بغیر تکلیف یا نقصان پہنچائے ہوئے۔

Unoffending : (a) جس سے کسی کو تکلیف یا ضرر نہ پہنچے؛ بےضرر؛ غیر تکلیف دہ؛ جو کسی کو تکلیف یا نقصان نہ پہنچاتا ہو۔

Unoffered : (a) جو پیش نہ کیا گیا ہو؛ غیر پیش کردہ۔

Unofficered : (a) ادارہ یا آفس جس میں افسر نہ ہوں؛ بے افسر۔

Unofficerlike : (a) غیر افسرانہ؛ افسر کے منصب کے خلاف؛ افسر کے غیر شایانِ شان۔

Unofficial : (a) غیر دفتری؛ جس پر افس کی مہر نہ لگی ہو؛ جو دفتری نوعیت کا نہ ہو؛ غیر سرکاری۔

Unofficial : (n) غیر دفتری ملازم؛ غیر سرکاری ملازم۔

Unofficially : (adv.) غیر دفتری طور پر؛ غیر سرکاری طور پر۔

Unofficious : (a) دخل اندازی نہ کرنے والا؛ غیر دخل انداز۔

Unoften : (adv.) کبھی کبھی۔

Unoiled : (a) بے روغن۔

Unopened : (a) بے کھلا؛ بند؛ (کتاب، رسالہ وغیرہ) جس کے اوراق کاٹے نہ گئے ہوں۔

Unopposed : (a) بے مخالف؛ مخالفت سے محفوظ؛بے مقابلہ۔

Unoppressed : (a) بغیر ستایا ہوا؛ دکھ نہ دیا ہوا؛ چیرہ دستیوں سے محفوظ۔

Unorthodoxy : (n) (۱) غیر راسخ الاعتقادی؛آزاد خیالی ۔ (۲) ایسا گروہ جو غیر راسخ الاعتقاد یا آزاد خیال ہو ۔

Unossified : (a) (۱) غیر جامد ۔(۲) جو سخت نہ ہو؛ جو ہڈی میں تبدیل نہ ہواہو ۔ (۳) غیر قدامت پسند؛ غیر قدامت پسندانہ ۔

Unostentatious : (a) (۱) غیر خود نما؛ غیر خود پسند ؛ بے تمکنت؛ خود نمائی یا خود پسندی سے خالی ۔ (۲) بے ادعا ؛ منکسر ؛ منکسرانہ ۔ (۳) بے طمطراق؛ بے ٹیم ٹام ؛ سیدھا سادہ ۔

Unostentatiously : (adv.) (۱) بغیر خود نمائی کے؛ بغیرتمکنت کے ۔ (۲) بغیر ادعا کے ؛ انکسار کے ساتھ ۔ (۳) بغیر طمطراق کے ۔

Unostentatiousness : (n) خود نمائی یا خود پسندی سے خالی ہونا؛ انکسار؛ سادگی ۔

Unovercome : (a) غیر مغلوب؛ جو بد حواس نہ ہو ۔

Unoverthrown : (a) جسے زیر و زبر یا تہ و بالا نہ کیا گیا ہو ؛ جسے برباد یا ختم نہ کیا گیا ہو ۔

Unowned : (a) (۱) غیر مملوکہ؛ بے مالك؛ لاوارث؛ جس کا کوئی مالك نہ ہو ۔(۲) جس کا اقرار یا اعتراف نہ کیا جائے؛ بے اقرار؛ بے اعتراف ۔

Unoxidized : (a) غیر تکسیدی ۔

Unoxygenated : (a) جس میں آکسیجن نہ ملایا گیا ہو؛ جس میں آکسیجن نہ ہو ۔

Unpacific : (a) (۱) متشدد؛ متشددانہ ۔(۲) جنگی؛ جنگجو ؛ جنگجویانہ؛ لڑائی کا ۔

Unpacified : (a) (۱) غیر فرو شدہ (غصہ، جوش، شورش وغیرہ) ؛ جو ٹھنڈا نہ ہوا ہو ۔(۲) بے امن؛ پر شورش ۔

Unpack : (v) (۱) گٹھر یا بقچہ کھول کر اس میں سے چیزوں کو باہر نکالنا ۔ (۲) احساسات کو ظاہر کرنا؛ بوجھ ہلکا کرنا ۔ (۳) (معنی یا خیال کو) کھول کھول کر ظاہر کرنا؛ تشریح سے واضح کرنا ۔

Unpacked : (a) جسے بنڈل، بقچہ یا گٹھر نہ بنایا گیا ہو ۔

Unpadlocked : (a) غیر مقفل ۔

Unoppressive : (a) غیر جابرانہ؛ غیر تکلیف دہ ۔

Unordained : (a) (۱) کلیسا کی جانب سے جسے پادری نہ بنایا گیا ہو ۔ (۲) بے حکم؛ جس کا حکم یا فیصلہ صادر نہ کیا گیا ہو؛ جس کا تقرر نہ ہوا ہو ۔(۳) جو مقدر میں نہ ہو ۔

Unorder : (v) حکم واپس لینا ۔

Unordered : (a) (۱) بےترتیب ۔(۲) جس کاحکم نہ دیا گیا ہو ۔

Unorderly : (a) دیکھو Disordered

Unordinary : (a) غیر معمولی ۔

Unorganised : (a) (۱)غیر منظم؛ترتیب و تنظیم سےبے بہرہ ۔(۲) جسے عضوی کل کی شکل نہ دی گئی ہو ۔ (۳) غیر نامی؛ غیر نامی ساخت کا ۔

Unoriginal : (a) (۱) غیر اصلی؛ غیر طبع زاد ۔(۲) ماخوذ؛ مشتق ۔(۳) نقلی ۔

Unoriginality : (n) (۱) قوتِ اختراع کا فقدان؛ غیر طبع زاد ہونا؛ اُپج کی کمی ۔(۲) غیر اصلیت؛ غیر اصلی ہونا ۔

Unoriginate : (a) غیر تخلیق کردہ ؛ بے پیدا کیا ہوا ؛ جو خود بخود موجود ہو ۔

Unoriginate : (n) غیر تخلیق کردہ شے ؛ وہ شے جو خود بخود موجود ہو؛ وہ شے جس کا کوئی مبداء نہ ہو ۔

Unoriginated : (a) (۱) غیر تخلیق کردہ؛ بے پیدا کیا ہوا؛ ازلی ۔(۲) ہنوز جسے خلق نہ کیا گیا ہو ۔

Unoriginately : (adv.) بغیر پیدا کئے ہوئے؛ بغیر خلق کئے ہوئے ۔

Unoriginateness : (n) غیر تخلیق کردہ ہونا؛ ازلی ہونا ۔

Unornamental : (a) (۱) غیر آرائشی؛ جو سامان آرائش کے طور پر استعمال نہ ہو ۔(۲) آرائش سے خالی؛ غیر آراستہ؛ بھدا؛ بدنما؛ سادہ ۔

Unornamented : (a) سادہ؛ بے آرائش ۔

Unorthodox : (a) (۱) غیر راسخ الاعتقاد؛ آزاد خیال ۔ (۲) مسلمہ عقیدے یا دستور کے خلاف ۔

Unpaged : (a) بے نشان (صفحات)؛ جس پر صفحوں کے نمبر نہ پڑے ہوں ۔

Unpaid : (a) (۱) غیر ادا شدہ؛ بے چکایا ہوا ۔ (۲) بے تنخواہ؛ بے اجرت (کام یا کام کرنے والا)؛ اعزازی ۔

Unpained : (a) درد سے محفوظ؛ بے تکلیف ۔

Unpainful : (a) غیر تکلیف دہ؛ غیر ایذا رساں ۔

Unpainfully : (adv.) غیر تکلیف دہ طور پر ؛ غیر ایذا رساں طور پر ۔

Unpaint : (v) بے رنگ کرنا ۔

Unpaintable : (a) ناقابلِ تصویر کشی؛ جس کی تصویر بنائی جانے کے قابل نہ ہو ۔

Unpainted : (a) بے رنگا ہوا؛ جس پر رنگ کی تہ نہ چڑھائی گئی ہو ۔

Unpaired : (a) (۱) بے میل ۔ (۲) بے جوڑ؛ جو جوڑوں میں تقسیم نہ ہوا ہو ۔

Unpalatable : (a) (۱) بدمزہ؛ بد ذائقہ ۔ (۲) ناخوش گوار؛ ناگوار ۔

Unpalled : (a) بے چادر ۔

Unpalliated : (a) بے تخفیف؛ شدید؛ سنگین ۔

Unpalpable : (a) دیکھو Impalpable

Unpampered : (a) جسے لاڈ پیار سے خراب نہ کیا گیا ہو؛ جس کی عادت نہ بگاڑی گئی ہو ۔

Unpanelled : (a) جس پر یا جس میں تختہ نہ لگایا گیا ہو ۔

Unpaper : (v) آرائشی کاغذ نوچ کر الگ کرلینا ۔

Unpapered : (a) (دیوار) جس پر آرائشی کاغذ نہ لگایا گیا ہو ۔

Unparadise : (v) (۱) جنت سے نکالنا ۔ (۲) بہشتی خصوصیات سے محروم کرنا ۔

Unparagoned : (a) بے مثل؛ یکتا؛ بے نظیر ۔

Unparallel : (a) غیر متوازی ۔

Unparallelable : (a) ناقابلِ موازنہ؛ یکتا؛ بے نظیر ۔

Unparalleled : (a) لاثانی؛ بے نظیر؛ بے مثال ۔

Unparalleledly : (adv.) لاثانی طور پر ۔

Unparalleledness : (n) بے مثالی؛ یکتائی؛ بے نظیری ۔

Unparalyzed : (a) غیر مفلوج ۔

Unparacelled : (a) غیر تقسیم شدہ ۔

Unpardonable : (a) ناقابلِ معافی؛ ناقابلِ عفو ۔

Unpardonableness : (n) ناقابلِ عفو ہونا ۔

Unpardonably : (adv.) ناقابلِ عفو طریقے پر ۔

Unpardoned : (a) جسے معاف نہ کیا گیا ہو؛ غیر معاف شدہ ۔

Unpardoning : (a) معاف نہ کرنے والا ۔

Unpared : (a) بے تراشا ہوا؛ بے چھلا ۔

Unparented : (a) بے ماں باپ کا؛ یتیم ۔

Unpark : (v) پڑاؤ سے نکالنا؛ الگ کرنا ۔

Unparliamentarily : (adv.) غیر پارلیمانی طریقے سے ۔

Unparliamentary : (a) غیر پارلیمانی؛ خلاف دستور پارلیمنٹ؛ خلافِ آدابِ پارلیمنٹ ۔

Unparriable : (a) (حملہ) جسے دفع نہ کیا جا سکے؛ (وار، ضرب) جسے روکا نہ جاسکے؛ جس سے پہلو نہ بچایا جا سکے ۔

Unparted : (a) الگ نہ کیا ہوا ۔

Unpartial : (a) دیکھو Impartial

Unparticipated : (a) یکتا ۔

Unparticipating : (a) حصہ نہ لینے والا؛ خصوصاً جو نفع میں ساجھی نہ ہو ۔

Unparticularized : (a) غیر تخصیص کردہ؛ غیر مخصوص ۔

Unpartitioned : (a) غیر منقسم ۔

Unpassable : (a) دیکھو Impassable

**Unpassed : (a)** غیر عبور کردہ ۔

**Unpassionate : (a)** ٹھنڈے مزاج کا؛ دھیما؛ غیر پر جوش؛ غیر پر شوق؛ غیر والہانہ ۔

**Unpassionately : (adv.)** غیر پر جوش طریقے سے؛ غیر والہانہ طور پر؛ سردمزاجی سے؛ غیر جذباتی طور پر ۔

**Unpassionateness : (n)** سرد مزاجی؛ دھیماپن؛ غیر پُر جوش ہونا؛ غیر پر شوق ہونا ۔

**Unpassioned : (a)** (۱) دیکھو Dispassionate ۔ (۲) جذبات سے آزاد؛ جذبات سے غیر متاثر؛ پر سکون؛ ٹھنڈا؛ غیر جانب دار؛ منصفانہ؛ بے لاگ ۔

**Unpastoral : (a)** (۱) غیر راعیانہ؛ غیر شبانہ ۔ (۲) (شاعری) جس کا موضوع دیہی زندگی نہ ہو ۔

**Unpastured : (a)** جسے چراگاہ میں نہ چھوڑا گیا ہو ۔

**Unpatented : (a)** بے پیٹنٹ کیا ہوا؛ غیر رجسٹری شدہ؛ بے تحفظ شدہ (جس کے بنانے اور بیچنے کا حق محفوظ نہ ہو) ۔

**Unpathed : (a)** بے راستہ ۔

**Unpathetic : (a)** غیر افسوس ناک؛ ناقابلِ افسوس؛ ناقابلِ رحم؛ غیر حسرت انگیز؛ غیر درد انگیز ۔

**Unpatriotic : (a)** غیر وطن دوست؛ خلاف حُبِ وطن؛ منافی حُبِ وطن ۔

**Unpatriotically : (adv.)** غیر وطن دوستی سے؛ حُبِ وطن کو پامال یا نظر انداز کرتے ہوئے ۔

**Unpatronized : (a)** سرپرستی یا امداد سے محروم ۔

**Unpatterned : (a)** (۱) نقش و نگار سے آراستہ نہ کیا ہوا ۔ (۲) بے مثال؛ بے نظیر (قدیم) ۔

**Unpausing : (a)** بے وقفہ؛ مسلسل ۔

**Unpave : (v)** پتھر کے فرش کو توڑ دینا ۔

**Unpaved : (a)** بے کھڑنجے کا؛ بے فرش بندی کا؛ جس پر پتھر کا فرش نہ ہو ۔

**Unpavilioned : (a)** بے خیمہ؛ بے شہ نشیں ۔

**Unpawned : (a)** جو گروی نہ رکھا گیا ہو ۔

**Unpayable : (a)** غیر نفع بخش ۔

**Unpaying : (a)** پیسے ادا نہ کرنے والا ۔

**Unpeace : (a)** شورش؛ لڑائی؛ چپقلش ۔

**Unpeaceful : (a)** بے امن؛ بے سکون؛ پر شورش؛ پُر اضطراب؛ غیر صلح پسند ۔

**Unpedantic : (a)** غیر فضیلت نما؛ اظہارِ علمیت نہ کرنے والا؛ جس میں نمائش علمیت نہ ہو ۔

**Unpedantically : (adv.)** بغیر نمائش علمیت کے ۔

**Unpedestal : (v)** بے توقیر کرنا؛ مسندِ عزت سے الگ کرنا ۔

**Unpedigreed : (a)** مجہول النسب؛ جو عالی نسب نہ ہو؛ جس کا نسب معلوم نہ ہو ۔

**Unpeel : (v)** چھلکا اتارنا؛ چھیلنا ۔

**Unpeeled : (a)** بے چھلکا : جس کا چھلکا اتارا نہ گیا ہو : بے چھلا ۔

**Unpeered : (a)** (قدیم) بے مثل؛ یکتا؛ بے نظیر ۔

**Unpeg : (v)** (۱) کھونٹی نکالنا ۔ (۲) کھولنا؛ بازار کی قیمت کو آزاد چھوڑ دینا ۔

**Unpen : (v)** آزاد کرنا ۔

**Unpenetrated : (a)** جس میں کوئی شے داخل نہ ہوئی ہو ۔

**Unpenitent : (a)** (شاذ) غیر شرمسار؛ جو نادم یا پشیمان نہ ہو ۔

**Unpensioned : (a)** بے پنشن؛ بے وظیفہ ۔

**Unpent : (a)** غیر مقید؛ غیر محبوس؛ آزاد ۔

**Unpeople : (v)** غیر آباد کرنا ۔

**Unpeopled : (a)** غیر آباد ۔

**Unperceivable : (a)** جسے دیکھا یا محسوس نہ کیا جاسکے ۔

**Unperceivably : (adv.)** ناقابلِ محسوس طور پر؛ اس طور پر کہ دیکھا یا محسوس نہ کیا جاسکے ۔

Unperceived : (a) (۱) بے دیکھا ہوا؛ نظروں سے بچا ہوا ۔ (۲) غیر محسوس ۔

Unperceivedly : (adv.) بے دیکھےھوئے؛ غیر محسوس طور پر ۔

Unperceiving : (a) نہ دیکھنے والا؛ محسوس نہ کرنے والا ۔

Unperceptive : (a) بے ادراک؛ بے حِس ۔

Unperch : (v) پرندے کو اس کے بیٹھنے کی جگہ سے اتارنا؛ الگ کرنا ۔

Unperfected : (a) (۱) نامکمل؛ ناتمام ۔ (۲) بے ہنر ۔

Unperforated : (a) غیر سوراخ دار؛ بے چھید؛ بے سوراخ ۔

Unperformable : (a) جسے کرنا مشکل ہو ۔

Unperformed : (a) بے انجام؛ غیر ادا شدہ (فرض) ؛ (کام) جسے کیا نہ گیا ہو؛ (ڈراما) جسے اسٹیج نہ کیا گیا ہو ۔

Unperforming : (a) (کام) نہ کرنے والا ۔

Unperfumed (a) بے خوشبو؛ غیر معطر ۔

Unperilous : (a) بے خطرہ؛ خطرے سے خالی ۔

Unperishable : (a) (شاذ) دیکھو Imperishable

Unperished : (a) زندہ ۔

Unperishing : (a) اَمرَ؛ لازوال؛ غیر فانی ۔

Unperjured : (a) غیر مرتکب دروغ حلفی؛جس نے جھوٹا حلف نہ اٹھایا ہو ۔

Unpermanent : (a) عارضی؛ غیر مستقل ۔

Unpermissive : (a) سخت؛ با اصول ۔

Unpermitted : (a) ممنوع ۔

Unperplex : (v) الجھن سے نکالنا؛ پریشانی دور کرنا ۔

Unperplexed : (a) (۱) غیر سرا سیمہ ۔ (۲) غیر پیچیدہ؛ سیدھا سادہ؛ صاف ۔

Unpersecuted : (a) ایذا رسانی سے محفوظ ۔

Unperson : (n) ایسا شخص جس کا نام و نشان کسی گروہ یا قوم کے حافظے یا علم سے محو کر دیا گیا ہو (خصوصاً سیاسی اسباب کی بناء پر) ۔

Unpersuadable : (a) ناقابلِ ترغیب؛ غیر ترغیب پذیر؛ جسے ترغیب نہ دی جاسکے؛ جو آمادہ نہ کیا جاسکے ۔

Unpersuadableness : (n) نا قابلِ ترغیب ہونا ؛ غیر ترغیب پذیر ہونا ۔

Unpersuaded : (a) جسے ترغیب نہ دی گئی ہو ؛ جو آمادہ نہ کیا گیا ہو ۔

Unpersuasive : (a) غیر ترغیب دہ؛ غیر شوق انگیز؛ غیر دلنشیں ۔

Unpersuasively : (adv.) غیر دل نشیں طور پر ۔

Unperturbed : (a) غیر مضطرب؛ غیر پریشان؛ مطمئن؛ پرسکون؛ بے تشویش؛ پر اطمینان ۔

Unperturbedness : (n) اطمینان؛ سکون؛ غیر مضطرب اور بےتشویش ہونا ۔

Unperverted : (a) غیر منحرف؛ بے بگاڑا ہوا؛ جو راہ راست سے ہٹایا یا بگاڑا نہ گیا ہو؛ جو گمراہ نہ ہو ۔

Unpestered : (a) جسے ستایا یا دق نہ کیا گیا ہو؛ آزار سے محفوظ ۔

Unphilosophic/-al : (a) غیر فلسفیانہ ۔

Unphilosophically : (adv.) غیر فلسفیانہ طور پر ۔

Unphonetic : (a) علم الاصوات کے خلاف؛ ایسا رسم الخط جس میں حروف اور اصوات کے مابین باقاعدہ ہم آہنگی نہ ہو ۔

Unphrased : (a) جسے لفظوں کا جامہ نہ پہنایا گیا ہو ۔

Unphysical : (a) (۱) غیر جسمانی؛ روحانی؛ دماغی یا ذہنی ۔ (۲) علم طبیعیات کے اصول اور قاعدے کےخلاف ۔

Unphysicked : (a) بے علاج؛ جس کو دوا نہ دی گئی ہو ۔

Unpick : (v) بناوٹ کھولنا یا بخیہ ادھیڑنا ۔

Unpickable : (a) جسے کھولا نہ جاسکے ؛ جو کُھل نہ سکے ۔

**Unpicked : (a)** غیر منتخب؛ بے چنے ہوئے؛ بے چھنٹے ہوئے؛ بے توڑے ہوئے (پھول)۔

**Unpicketed : (a)** جسے کام سے نہ روکا گیا ہو۔

**Unpictorial : (a)** غیر مصوّر۔

**Unpicturesque : (a)** غیر دلکش؛ غیر دل آویز۔

**Unpicturesquely : (adv.)** غیر دلکش طور پر؛ غیر دل آویز طریقے پر۔

**Unpicturesqueness : (n)** غیر دلکشی؛ غیر دل آویزی۔

**Unpierceable : (a)** جسے چھیدا نہ جاسکے۔

**Unpierced : (a)** بے چھیدا ہوا۔

**Unpigmented : (a)** بے رنگا ہوا۔

**Unpile : (v)** (۱) ڈھیر یا انبار سے الگ کرنا۔(۲) ڈھیر یا انبار سے الگ ہونا۔

**Unpillowed : (a)** بے تکیہ۔

**Unpiloted : (a)** (۱) بے رہنما (بحری یا ہوائی جہاز)۔(۲) بے ہدایت؛ بے رہنمائی؛ ہدایت یا رہنمائی سے محروم؛ بے سمت و منزل۔

**Unpin : (v)** (۱) پن نکالنا۔(۲) پن نکال کر کسی چیز کو ڈھیلا کرنا؛ کھولنا یا الگ کرنا۔

**Unpinioned : (a)** (۱) بے پر۔(۲) بے باندھا ہوا؛ آزاد۔

**Unpiteous : (a)** ناقابل رحم؛ ناقابلِ ہمدردی؛ جو ترس کھانے کے قابل نہ ہو۔

**Unpiteously : (adv.)** غیر ہمدردانہ طور پر۔

**Unpitiable : (a)** ناقابلِ رحم۔

**Unpitied : (a)** جس سے ہمدردی نہ کی گئی ہو؛ رحم سے محروم؛ دل سوزی یا ہمدردی سے محروم۔

**Unpitiful : (a)** بے رحم؛ بے درد۔

**Unpitifully : (adv.)** بے رحمی سے؛ بے دردی سے۔

**Unpitying : (a)** بے رحم؛ بے درد؛ بے رحمی کا؛ بے دردی کا۔

**Unpityingly : (adv.)** بے رحمی سے؛ بے دردی سے۔

**Unplace : (v)** (شاذ) کسی جگہ سے ہٹا دینا۔

**Unplaced : (a)** (۱) کسی مخصوص جگہ، عہدہ یا منصب پر مقرر نہ کیا ہوا۔(۲) (گھڑ دوڑ کا گھوڑا) جیتنے والے پہلے تین نمبروں سے محروم۔

**Unplagued : (a)** جو دق نہ کیا گیا ہو۔

**Unplait : (v)** شکن دور کرنا؛ کسی گوندھی ہوئی چیز کو کھولنا۔

**Unplaited : (a)** (۱) بے شکن۔(۲) کھلا ہوا؛ بے اینٹھن۔

**Unplaned : (a)** بے رندا کیا ہوا۔

**Unplanned : (a)** (۱) بے منصوبہ؛ بے اصول؛ جس کے اصول پہلے سے متعین نہ کئے گئے ہوں ۔(۲) غیر متوقع۔

**Unplanted : (a)** (۱) خود رو؛ بے لگایا ہوا (پودا)۔(۲) غیر نصب شدہ۔

**Unplastered : (a)** بے استرکاری؛ بے پلاسٹر کا؛ جس پر پلاسٹر نہ کیا گیا ہو۔

**Unplausible : (a)** بہ ظاہر ناقابلِ قبول؛ نامعقول ۔

**Unplausibly : (adv.)** ایسے طریقے سے جو بظاہر ناقابلِ قبول ہو۔

**Unplayable : (a)** جسے آلہٴ موسیقی پر بجایا نہ جاسکے؛ (گیند) ایسی جگہ پر جسے مارا نہ جاسکے؛ (میدان) جو کھیلے جانے کے قابل نہ ہو۔

**Unplayed : (a)** جسے بجایا نہ گیا ہو ۔

**Unpleadable : (a)** ناقابلِ وکالت؛ ناقابلِ بحث۔

**Unpleasant : (a)** ناخوشگوار؛ ناگوار؛ نا مرغوب؛ ناپسندیدہ؛ ناشائستہ؛ مکروہ۔

**Unpleasantly : (adv.)** ناگوار طریقے سے؛ ناپسندیدہ طور پر۔

**Unpleasantness : (n)** (۱) ناگوار ہونا؛ ناپسندیدہ ہونا؛ مکروہ ہونا۔(۲) رنجش؛ جھگڑا۔

**Unpleasantry : (n)** (۱) ناخوشگوار واقعہ۔(۲) اہانت ؛ توہین؛ کلمہٴ اہانت۔

Unpleased : (a) ناخوش ۔

Unpleasing : (a) (۱) غیر خوش کن؛ غیر خوش آنند؛ ناگوار؛ بے لطف ۔(۲) غیر دلچسپ؛ غیر دلکش ۔

Unpleasingly : (adv.) ناگوار طور پر؛ غیر خوش کن طریقے سے ۔

Unpleasingness : (n) ناگوار ہونا؛ غیر خوش کن ہونا؛ غیر دلچسپ ہونا ۔

Unpleasurable : (a) غیر مسرت بخش؛ غیر نشاط افزا ۔

Unpleasurably : (adv.) غیر مسرت بخش طور پر ۔

Unpleated : (a) بے چُنٹ ۔

Unpledged : (a) جس نے وعدہ نہ کیا ہو خصوصاً جس نے کسی خاص امیدوار کو ووٹ دینے کا وعدہ نہ کیا ہو ۔

Unpliable : (a) (۱) ضدی ۔(۲) بےلوچ؛ بےلچک ۔(۳) غیرتربیت پذیر؛ غیر اثر پذیر ۔

Unpliableness : (n) (۱) ضدی پن ۔(۲) بے لوچ ہونا؛ بے لچک ہونا ۔

Unpliancy : (n) (۱) بے لچک ہونا؛ بےلوچ ہونا ۔(۲) ضدی پن؛ خود سری؛ غیر اثر پذیری ۔

Unpliant : (a) (۱) بے لچک؛ بے لوچ ۔(۲) ضدی؛ خود سر ۔ (٤) غیر اثر پذیر؛ غیر تربیت پذیر ۔

Unploughed/Unplowed : (a) جس میں ہل نہ چلایا گیا ہو؛ غیر مزروعہ؛ بے کاشت؛ بے جوتا ہوا ۔

Unplucked : (a) (پھول وغیرہ) بے توڑا ہوا؛ بے پَر نُچا ہوا (پرندہ)۔

Unplumbed : (a) (۱) ساھول سے جس کو جانچا نہ گیا ہو ۔ (۲) جس کی تھاہ دریافت نہ کی گئی ہو؛ بے انتہا ۔(۳) جس کی تہ کو کوئی نہ پہنچا ہو؛ جو حل نہ ہوا ہو ۔

Unplume : (v) پَر نُوچنا؛ بے بال و پَر کرنا ۔

Unplumed : (a) بے پَر؛ جو پَروں سے سجایا ہوا نہ ہو ۔

Unplundered : (a) بے تاخت و تاراج؛ جسے لوٹا نہ گیا ہو ۔

Unpocket : (v) جیب سے نکالنا ۔

Unpoetic/-al : (a) غیر شاعرانہ؛ جس میں شاعری نہ ہو؛ جس میں شعریت نہ ہو ۔

Unpoetically : (adv.) غیر شاعرانہ طور پر ۔

Unpointed : (a) (۱) بے نوک؛ کُند ۔(۲) بے اعراب؛ بے اوقاف ؛ بے نقطوں کا ۔ (۳) (عمارت میں اینٹوں یا پتھروں کے جوڑ) جو گچ سے نہ بھرے ہوں ۔

Unpoise : (v) توازن بگاڑنا ۔

Unpoised : (a) غیر متوازن ۔

Unpoison : (v) زہر کے اثر کو زائل کرنا ۔

Unpoisoned : (a) جس کو زہر نہ دیا گیا ہو ۔

Unpolarized : (a) غیر تقطیب شدہ ۔

Unpoliced : (a) جہاں پولس کا انتظام نہ ہو ۔

Unpolicied : (a) (۱) خلاف مصلحت؛ ناعاقبت اندیشانہ؛ غیر محتاط ۔(۲) کوتاہ اندیش؛ ناعاقبت اندیش؛ بے تدبیر؛ بے احتیاط ۔

Unpolishable : (a) ناقابلِ صیقل؛ ناقابلِ جلا؛ جس پر پالش نہ ہو سکے ۔

Unpolished : (a) (۱) بے صیقل؛ بے جلا؛ بے روغن؛ بے چمک؛ بے پالش ۔(۲) جس میں نفاست ولطافت نہ ہو؛ بھدا؛ غیر مہذب ۔

Unpolite : (a) کج اخلاق؛ نا شائستہ؛ بد خُلق ؛ اکھڑ ۔

Unpolitely : (adv.) کج اخلاقی سے؛ ناشائستگی سے؛ کج روی سے؛ بد خلقی سے ۔

Unpoliteness : (n) کج اخلاقی؛ ناشائستگی؛ بد خلقی ۔

Unpolitic : (a) دیکھو Impolitic

Unpolitical : (a) غیر سیاسی؛ جسے سیاست سے کوئی تعلق نہ ہو ۔

Unpollarded : (a) جس کی شاخیں نہ کاٹی گئی ہوں ۔

Unpolled : (a) (۱) جس نے ووٹ نہ دیا ہو ۔(۲) (ووٹ) جو دیا نہ گیا ہو ۔

Unpolluted : (a) غیر آلودہ؛ صاف ۔

Unpope : (v) پوپ کے منصب سے برطرف کرنا ۔

Unpopular : (v) غیر مقبول؛ نامقبول ؛ جسے قبول عام حاصل نہ ہو؛ جسے عام طور پر لوگ پسند نہ کرتے ہوں؛ غیر ہر دلعزیز ۔

Unpopularity : (n) نا مقبولیت؛ غیر ہر دلعزیزی ۔

Unpopulated : (a) غیر آباد ۔

Unpopulous : (a) جس کی آبادی کثیر یا گھنی نہ ہو ۔

Unportable : (a) (بڑا یا بھاری ہونے کےسبب) جسےبہ آسانی ایک جگہ سےدوسری جگہ لایا لے جایا نہ جاسکے ۔

Unportioned : (a) (۱) غیر تقسیم شدہ؛ جس کے حصے نہ کئے گئے ہوں ۔ (۲) حصے سے محروم؛ جہیز سے محروم ۔

Unpossessed : (a) (۱) غیر مملوکہ؛ جو کسی کی مِلك نہ ہو ۔ (۲) نہ رکھنے والا؛ محروم ۔

Unpossessedness : (n) غیر مملوکہ ہونا ۔

Unpossible : (a) دیکھو Impossible

Unposted : (a) (۱) (خط و غیرہ) جسے ڈاك کے سپرد نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) ناواقف؛ جسے اطلاع نہ ہو ۔

Unpowdered : (a) بے پسا ہوا؛ جسے سفوف نہ کیا گیا ہو ۔

Unpowered : (a) جس میں میکانکی طاقت نہ ہو ۔

Unpowerful : (a) (شاذ) غیر طاقت ور؛ غیر مؤثر ۔

Unpracticable : (a) نا قابلِ عمل ۔

Unpracticableness : (n) ناقابلِ عمل ہونا ۔

Unpractical : (a) (۱) غیر عملی؛ جو عمل سے بے تعلق ہو ؛ غیر کار آمد ۔ (۲) دیکھو Impractical ۔

Unpracticality : (n) (۱) غیر عمل ہونا؛ غیرعملیت ۔ (۲) دیکھو Impracticality ۔

Unpractically : (adv.) غیر عملی طور پر ۔

Unpracticalness : (n) غیر عملی ہونا؛ غیر عملیت ۔

Unpractised/Unpracticed : (a) (۱)جو عمل میں نہ لایا گیا ہو ۔ (۲) بے مہارت؛ ناتجربہ کار؛ بے مشق ۔

Unpraised : (a) غیر ممدوح؛ تعریف سے محروم؛ جس کی تعریف و توصیف نہ کی گئی ہو ۔

Unpray : (v) دعا نہ مانگنا؛ طلب نہ کرنا ۔

Unprayed : (a) (۱) جس سے دعا نہ مانگی گئی ہو ۔ (۲) بن مانگا؛ غیر طلبیدہ؛ غیر مطلوبہ ۔

Unpreach : (v) وعظ میں کہی ہوئی باتوں کو واپس لینا ۔

Unpreaching : (a) وعظ میں کہی ہوئی باتوں کو واپس لینے والا ۔

Unprecarious : (a) غیر پُر خطر؛ محفوظ ۔

Unprecedented : (a) جس کی پہلے سے کوئی مثال یا نظیر نہ ہو؛ نیا؛ انوکھا ۔

Unprecedentedly : (adv.) انوکھے طور پر؛ اس طور پر کہ جس کی پہلے سے کوئی مثال یا نظیر نہ ہو ۔

Unprecedentedness : (n) پہلے سے کسی مثال یا نظیر کا نہ ہونا ۔

Unprecise : (a) جو ٹھیك ٹھیك نہ ہو؛ (معنی کے اعتبار سے) غیر معین ۔

Unprecisely : (adv.) غیر معین طور پر ۔

Unpredictable : (a) ناقابل پیش گوئی؛ جس کے متعلق پہلے سے کچھ کہا نہ جاسکے ۔

Unprefaced : (a) بے دیباچہ؛ بے تمہید ۔

Unpreferred : (a) بے ترجیح؛ غیر مرجّح؛ جس کو ترجیح نہ دی گئی ہو ۔

Unpregnant : (a) (متروك) ناموزوں ۔

Unprejudiced : (a) بے تعصب؛ بے لاگ؛ غیر جانبدار ۔

Unprejudicedly : (adv.) بے تعصبی سے؛ غیر جانبداری سے ۔

Unprejudicedness : (n) بے تعصبی؛ غیر جانب داری ۔

Unprelatical : (a) غیر اسقفی؛ اسقف کی شان کے خلاف ۔

Unpremeditated : (a) جس پر پہلے سے غور نہ کیا گیا ہو؛ بے سوچا سمجھا؛ بے قصد؛ بے ساختہ۔

Unpremeditatedly : (adv.) بغیر پہلے سے غور کئے ہوئے؛ بے سوچے سمجھے؛ بلا قصد؛ بے ساختہ ۔

Unpremeditatedness : (n) بے سوچا سمجھا ہوا ہونا؛ بلاقصد ہونا۔

Unpreoccupied : (a) غیر مشغول؛ جو کسی خیال میں محو نہ ہو؛ جس پر پہلے سے کسی کا قبضہ نہ ہو۔

Unprepare : (v) غیر آمادہ کرنا۔

Unprepared : (a) (۱) غیر آمادہ ۔(۲) پہلے سے تیار نہ کیا ہوا؛ فی البدیہہ ۔(۳) غیرمتوقع؛ بغیر تیاریوں کے ۔ (٤) غیر مرتب؛ نا مکمل ۔(٥) جو تیار نہ ہوا ہو؛ جس نے تیاری نہ کی ہو۔

Unpreparedly : (adv.) بغیر تیاری کئے ہوئے؛ غیر آمادگی سے۔

Unpredaredness : (n) غیر آمادگی؛ تیار نہ ہونا۔

Unprepossessed : (a) غیر متعصب۔

Unprepossessing : (a) غیر دلکش؛ غیر دل آویز؛ ناخوشگوار؛ بھونڈا۔

Unprescient : (a) غیر دور اندیش؛ غیر پیش بیں۔

Unprescribed : (a) غیر تجویز کردہ؛ بے تجویز کیا ہوا ۔

Unpresentability : (n) مجلس میں جانے کے قابل نہ ہونا ۔

Unpresentable : (a) ناقابلِ مجلس؛ نامرغوب؛ بھونڈا؛ جو لباس کی خرابی وغیرہ کی وجہ سے ستھری صحبت میں جانے کے قابل نہ ہو۔

Unpresentableness : (n) مجلس میں جانے کے قابل نہ ہونا ۔

Unpresented : (a) غیر پیش کردہ ۔

Unpressed : (a) بے استری۔

Unpresuming : (a) بے تمکنت؛ منکسر؛ منکسرانہ؛ سیدھا سادہ؛ بے ادعا ۔

Unpresumingness : (a) منکسر مزاجی؛ انکسار ۔

Unpresumptuous : (a) غیرگستاخ؛ غیرمتکبر: غیرگستاخانہ؛ غیر متکبرانہ۔

Unpresumptuously : (adv.) غیر گستاخانہ طور پر ؛ غیر متکبرانہ طور پر۔

Unpretending : (a) بے بناوٹ؛ بے تصنع؛ بے حیلہ؛ بے بہانہ؛ منکسر؛ منکسرانہ۔

Unpretendingly : (adv.) بے بناوٹ کے؛ بغیر تصنع کے؛ بغیر حیلہ کے۔

Unpretendingness : (n) بے تصنع ہونا؛ ظاہر داری سے پاک ہونا۔

Unpretentious : (a) بے ادعا؛ منکسر؛ جو نمائش کرنے والا نہ ہو؛ بے نمود؛ بے طمطراق؛ سیدھا سادہ ۔

Unpretentiously : (adv.) نمود و نمائش نہ کرتے ہوئے؛ بے طمطراق کے ؛ انکسار کے ساتھ۔

Unpretentiousness : (n) انکسار ؛ سادگی؛ نمود و نمائش سے پاک ۔

Unpretty : (a) (۱) بد صورت ۔(۲) قابلِ ملامت ۔

Unprevailing : (a) غیر مؤثر ۔

Unpreventable : (a) جو روکا نہ جاسکے؛ناقابلِ انسداد؛ ناقابلِ امتناع۔

Unpreventableness : (n) ناقابلِ انسداد ہونا ۔

Unpreventably : (adv.) ناقابلِ انسداد طور پر ۔

Unprevented : (a) بے روکا ہوا؛ بے انسداد ۔

Unpriced : (a) بے تصریح قیمت؛ جس کی قیمت کا تعین یا تصریح نہ ہوئی ہو۔

Unpricked : (a) جس میں کانٹا نہ چبھا ہوا ہو۔

Unpriest : (v) پادری کے منصب سے الگ کرنا۔

Unpriestly : (a) پادری کے طریقے یا منصب کے خلاف۔

Unprimitive : (a) ترقی یافتہ۔

Unprincely : (a) شاہزادے یا رئیس کے طریقے یا شان کے خلاف۔

**Unprincipled : (a)** (۱) بے اصول؛ جو کسی اخلاقی اصول کا پابند نہ ہو؛ بے ایمان ۔ (۲) بے اصولی کا؛ بے ایمانی کا ۔

**Unprintable : (a)** ناقابل طباعت (خصوصاً فحش یا کلمات کفر وغیرہ کے لئے آتا ہے)۔

**Unprinted : (a)** غیر مطبوعہ؛ بے چھپا ہوا؛ جو صرف قلمی مسودے کی صورت میں ہو ۔

**Unprison : (v)** قید سے آزاد کرنا ۔

**Unprivileged : (a)** بے مراعات؛ مراعات یا خاص حقوق سے محروم ۔

**Unprized : (a)** بےقدر و قیمت؛ جس کی قدر نہ کی جاتی ہو ۔

**Unprobed : (a)** غیر تحقیق شدہ؛ جس کی چھان بین نہ کی گئی ہو ؛ (زخم) جو سلائی سے نہ ٹٹولا گیا ہو ۔

**Unproclaimed : (a)** بے اعلان؛ جس کا اعلان یا منادی نہ ہوئی ہو ۔

**Unprocurable : (a)** ناقابلِ حصول؛ جو دستیاب نہ ہو سکے ۔

**Unproduced : (a)** بے بنایا ہوا ؛ پیدا نہ کیا ہوا ۔

**Unproductive : (a)** (۱) غیر زر خیز؛ بنجر؛ پیدا نہ کرنے والا؛ غیر منفعت بخش ۔ (۲) (معاشیات) جو دولت پیدا نہ کرتا ہو؛ غیر پیداور ۔ (۳) غیر نتیجہ خیز؛ لاحاصل؛ بے سود؛ بے کار ۔

**Unproductively : (adv.)** غیرنفع بخش طریقے سے؛ غیرپیداور طریقے سے؛ بے سود طریقے سے ۔

**Unproductiveness : (n)** (۱)غیر زرخیزی؛ غیرمنفعت بخشی ۔ (۲) غیر پیداوری ۔ (۳) لاحاصل یا بےسود ہونا ۔

**Unprofaned : (a)** غیر آلودہ؛ آلودگی یا نجاست سے پاک ۔

**Unprofessed : (a)** جو مذہبی عہد کا پابند نہ ہو ۔

**Unprofessional : (a)** غیر پیشہ وَر ؛ غیر پیشہ ورانہ ۔

**Unprofessionally : (adv.)** غیر پیشہ ورانہ طور پر ۔

**Unprofitable : (a)** بے منفعت؛ غیر منفعت بخش؛ فضول؛ غیر مفید؛ غیر نفع بخش ۔

**Unprofitableness : (n)** بے منفعتی؛ غیر نفع بخش ہونا ۔

**Unprofitably : (adv.)** غیر نفع بخش طور پر؛ غیر مفید طریقے سے ۔

**Unprofited : (a)** بے نفع؛ بلامنفعت ۔

**Unprofiting : (a)** غیر نفع بخش؛ غیر سود مند ۔

**Unprogressive : (a)** غیر ترقی پسند؛ غیر اصلاح پسند؛ رجعت پسند؛ رجعت پسندانہ ۔

**Unprogressively : (adv.)** غیر ترقی پسندانہ طور پر؛ رجعت پسندی سے ۔

**Unprogressiveness : (n)** رجعت پسندی؛ غیر ترقی پسندی؛ اصلاح و ترقی کی مخالفت ۔

**Unprohibited : (a)** غیر ممنوعہ؛ جس کی ممانعت نہ ہو ۔

**Unprojected : (a)** بے منصوبہ؛ جس کا منصوبہ نہ بنایا گیا ہو ۔

**Unprolific : (a)** (۱) غیر کثیر زا؛ (مجازاً) جس کے کم بچے ہوں ۔ (۲) غیر زرخیز؛ بنجر؛ (مصنف) جو کم لکھتا ہو ۔ (۳) غیر فراواں؛ قلیل ؛ جس میں کسی چیز کی قلت ہو ( of کے ساتھ)۔

**Unpromising : (a)** جو ہونہارنہ ہو ؛ غیر امید افزا ۔

**Unpromisingly : (adv.)** غیر امید افزا طور پر ۔

**Unprompted : (a)** بے تحریک خارجی؛ جو کسی شخص نے خود بخود کیا ہو ۔

**Unpromulgated : (a)** (۱) غیر مشتہر؛ بے تشہیر ؛ بے اعلان؛ جس کی تشہیر یا اعلان نہ ہوا ہو ۔ (۲) بے اشاعت؛ بے پھیلایا ہوا؛ بے ترویج ۔

**Unpronounceable : (a)** (۱) ناقابلِ تلفظ؛ جس کے صحیح تلفظ کرنےمیں دشواری ہو ۔ (۲) ناقابلِ اظہار؛ ناقابلِ بیان ۔

**Unpronounced : (a)** جو بولا نہ گیا ہو؛ اظہار نہ کیا ہوا ۔

**Unpropertied : (a)** بے ملکیت؛ بے جائداد ۔

**Unprophetic : (a)** غیر پیمبرانہ؛ غیر پیشن گویانہ ۔

Unprophetically : (adv.) غیر پیمبرانہ طور پر؛ غیر پیش گویانہ طور پر ۔

Unpropitious : (a) (۱) ناموافق؛ ناساز گار ۔(۲) نامسعود؛ نامبارک؛ منحوس ۔

Unpropitiously : (adv.) (۱) ناموافق طور پر؛ ناساز گار طور پر ۔(۲) نامسعود طریقے سے ۔

Unproportionable : (a) بے تناسب؛ غیر تناسب ۔

Unproportionate : (a) (شاذ) غیر متناسب ۔

Unproportionately : (adv.) غیر متناسب طور پر ۔

Unproportioned : (a) غیر متناسب ۔

Unpropped : (a) بے سہارا؛ بے ٹیک ۔

Unprosecuted : (a) جس پر مقدمہ نہ چلایا گیا ہو ۔

Unprosperity : (n) بدحالی؛ ناکامیابی ۔

Unprosperous : (a) (۱) غیر مرفہ الحال؛ تنگ دست ۔ (۲) نا کامیاب ۔(۳) نا سازگار؛ نا مبارک ۔

Unprosperously : (adv.) (۱) تنگ دستی سے؛ بدحالی کی حالت میں ۔ (۲) نامرادی سے؛ ناکامیابی سے ۔ (۳) ناسازگار طور پر؛ نامبارک طور پر ۔

Unprosperousness : (n) (۱) غیر مرفہ الحالی؛ تنگ دستی ۔ (۲) نا کامیابی؛ نامرادی ۔ (۳) ناسازگاری؛ نامبارک ہونا ۔

Unprostituted : (a) (صلاحیت وغیرہ) جسے ذلیل کام میں لگا کر برباد نہ کیا گیا ہو ۔

Unprotected : (a) بے حفاظت؛ بے حامی و مدد گار؛ غیر محفوظ؛ غیر مسلح؛ غیر مستحکم؛ بے تامین (صفت وغیرہ) ۔

Unprotectedly : (adv.) غیر محفوظ طور پر ۔

Unprotectedness : (n) بے حفاظتی ؛ غیر محفوظ ہونا ۔

Unprotestant : (a) غیر پروٹسٹنٹ ۔

Unprotestantize : (v) غیر پروٹسٹنٹ بنانا ۔

Unproud : (a) غیر مغرور؛ منکسر مزاج ۔

Unprovable : (a) ناقابلِ ثبوت؛ جسے ثابت نہ کیا جاسکے ۔

Unproved : (a) غیرثابت شدہ؛ بے ثبوت ۔

Unprovided : (a) (۱) تہی دست ۔(۲) خالی (روپے، پیسے وغیرہ سے) ؛ جسے فراہم نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) غیرآمادہ؛ جو تیار نہ ہو ۔(٤) غیر متوقع ۔

Unprovidedly : (adv.) بغیر فراہم کئے ہوئے ۔

Unprovidedness : (n) نافراہمی؛ غیر فراہمی ۔

Unprovocative : (a) غیر اشتعال انگیز؛ غیر طیش آور؛ جو جوش و خروش نہ ابھارے ۔

Unprovoked : (a) بے اشتعال؛ جسے اشتعال نہ دیا گیا ہو؛ جو بغیر اشتعال کے کیا جائے ۔

Unprovokedly : (adv.) بغیر اشتعال کے ۔

Unprovokedness : (n) بے اشتعال ہونا ۔

Unprovoking : (a) غیر اشتعال انگیز ۔

Unprudential : (a) غیر محتاط؛ غیر مصلحت اندیشانہ؛ غیر دانشمندانہ ۔

Unpruned : (a) جس کی کاٹ چھانٹ نہ کی گئی ہو؛ بے قطع و برید ۔

Unpublishable : (a) ناقابلِ اشاعت ۔

Unpublishably : (adv.) ناقابلِ اشاعت طور پر ۔

Unpublished : (a) غیر شائع شدہ ۔

Unpulled : (a) بے کھینچا ہوا ۔

Unpunctual : (a) (۱) غیر پابند اوقات ۔(۲) مقررہ وقت کے بعد آنے والا (شخص) یا ہونے والا (کام) ۔

Unpunctuality : (n) غیر پابند اوقات ہونا؛غیر پابندیٔ اوقات؛ مقررہ وقت کے بعد آنا یا کیا جانا ۔

Unpunctually : (adv.) بے پابندیٔ اوقات؛ مقررہ وقت کے گزر جانے کے بعد ۔

Unpunctuated : (a) بےعلامت اوقاف؛ علامت اوقاف سے خالی ۔

Unpunishable : (a) ناقابلِ تعزیر؛ ناقابلِ سزا ۔

**Unpunished : (a)** جسے سزا نہ دی گئی ہو؛ سزا سےبچا ہوا ۔

**Unpurchas(e)able : (a)** (۱) ناقابل خرید؛ جسے خریدا نہ جاسکے۔(۲) جسے رشوت دے کر خریدا نہ جاسکے ۔

**Unpurchased : (a)** جسے خریدا نہ گیا ہو ۔

**Unpurged : (a)** جسے پاک نہ کیا گیا ہو ۔

**Unpurified : (a)** غیر مطہر؛ غیر خالص؛ جو خالص نہ کیا گیا ہو؛ جو پاک نہ کیا گیا ہو ۔

**Unpurposed : (a)** (۱) بے قصد ۔ (۲) بے مقصد ۔

**Unpurse : (v)** (۱) بٹوا یا پرس سے پیسے نکالنا ۔(۲) کسی کا پرس چرا لینا ۔ (۳) پھیلانا؛ پھیلنا؛ کھولنا؛ کھلنا ۔

**Unpursued : (a)** جس کا پیچھا یا تعاقب نہ کیا گیا ہو ۔

**Unput : (a)** (شے) جسے کسی جگہ پر رکھا نہ گیا ہو؛ (مسئلہ، مطالبہ، سوال وغیرہ) جسے پیش نہ کیا گیا ہو ۔

**Unputdownable : (a)** (کتاب وغیرہ) اتنی دلچسپ کہ جسے بغیر ختم کئے ہوئے رکھنے کو جی نہ چاہے ۔

**Unputrefied : (a)** بے سڑا ہوا؛ بے گلا ہوا؛ غیر متعفن (نیز مجازاً)۔

**Unquailing : (a)** بے خوف؛ نڈر ۔

**Unquailingly : (adv.)** بے خوف کھائے ہوئے؛ بے سہمے ہوئے ۔

**Unquakerish : (a)** "خائفین" (Quaker) کے خصائص یا طرزِ عمل کے خلاف ۔

**Unqualifiable : (a)** جو مطلوبہ استعداد، اہلیت یا صفات پر پورا نہ اتر سکے ۔

**Unqualified : (a)** (۱) ناقابل؛ نااہل؛ غیر مجاز؛ جو مطلوبہ صلاحیت یا صفات پر پورا نہ اترتا ہو ۔ (۲) غیرمشروط؛ جس میں کوئی قیدیا شرط نہ ہو؛ قطعی ۔

**Unqualifiedly : (adv.)** (۱) بغیر قابلیت یا اہلیت کے ۔(۲) بغیر قانونی یا سرکاری اجازت کے ۔(۳) غیرمشروط طور پر ۔

**Unqualifiedness : (n)** نااہلیت؛ غیر مشروط ہونا؛ بے قید یا بے شرط ہونا ۔

**Unqualify : (v)** دیکھو Disqualify

**Unqualitied : (a)** (شاذ) معمولی یا عام صلاحیت سے محروم ۔

**Unquarried : (a)** جسے کھود کر نکالا نہ گیا ہو (نیز مجازاً) ۔

**Unqueen : (v)** رانی یا ملکہ کے منصب سے الگ کرنا ۔

**Unqueenly : (a)** جو ایک ملکہ کے شایان شان نہ ہو؛ ملکہ کی شان اور منصب کے خلاف ۔

**Unquelled : (a)** غیر فرو شدہ؛ بے دبایا ہوا؛ غیر مغلوب ۔

**Unquenchable : (a)** (۱) (آگ) جسے بجھایا نہ جاسکے؛ ناقابل اطفا؛ جوٹھنڈا نہ کیا جاسکے ۔ (۲) (تشنگی، شوق وغیرہ) جسے بجھایا نہ جاسکے؛ جسے دبایا نہ جاسکے ۔

**Unquenchably : (adv.)** ناقابلِ اطفا طور پر؛ اس شدت سے کہ بجھایا نہ جاسکے یا روکا نہ جاسکے ۔

**Unquenched : (a)** بے اطفا؛ بے بجھایا ہوا؛ بے دبایا ہوا ۔

**Unquestionable : (a)** ناقابلِ شبہ؛ بے شبہ؛ لا کلام؛ یقینی؛ مسلمہ ۔

**Unquestionably : (adv.)** بلاشبہ؛ بلاحجت؛ یقینی طور پر؛ مسلمہ طور پر ۔

**Unquestioned : (a)** (۱) جس سے سوال نہ کیا گیا ہو ۔(۲) جس پر شبہ نہ ظاہر کیا گیا ہو؛ بے چوں و چرا؛ جس میں حجت نہ کی گئی ہو ۔

**Unquestioning : (a)** چوں و چرا نہ کرنے والا ۔

**Unquestioningly : (adv.)** بغیر چوں و چرا کے ۔

**Unquickened : (a)** مردہ؛ بے جان؛ قوت اور جوش سے عاری ۔

**Unquiet : (v)** دیکھو Disquiet

**Unquiet : (n)** (۱) بے کلی؛ بے چینی؛ اضطراب ۔(۲) شورش؛ ہنگامہ ۔

**Unquiet : (a)** (۱) پر آشوب؛ پر شورش؛ پُر ہنگامہ ۔(۲) بے چین؛ مضطرب؛ بے قرار ۔

Unquietly : (adv.) (۱) پُر آشوب طور پر؛ پُرشورش طور پر ۔ (۲) بے چینی سے؛ اضطراب سے؛ بے قراری سے ۔

Unquietness : (n) (۱) شورش؛ ہنگامہ ۔ (۲) بے چینی؛ بے کلی؛ اضطراب ۔

Unquivering : (a) غیر لرزاں ۔

Unquotable : (a) ناقابلِ نقل؛ ناقابلِ ذکر (فحش وغیرہ ہونے کے سبب) ۔

Unquote : (v) لکھاتےوقت واوین سے شروع ہونےوالی عبارت جب ختم ہوتی ہے تب یہ لفظ کہا جاتا ہے ۔

Unquoted : (a) غیر منقول؛ جو نقل نہ کیا گیا ہو؛ جس کا حوالہ نہ دیا گیا ہو ۔

Unrailed : (a) جس میں ریلنگ نہ ہو ۔

Unraised : (a) جسے اٹھایا نہ گیا ہو؛ جسے بلند نہ کیا گیا ہو ۔

Unraked : (a) صاف نہ کیا ہوا ۔

Unrallied : (a) اکٹھا نہ کیا ہوا؛ منتشر؛ غیر مجتمع ۔

Unransacked : (a) بے لوٹا ہوا؛ جسے تاخت و تاراج نہ کیا گیا ہو ۔

Unransomed : (a) جسے فدیہ دے کر نہ چھڑایا گیا ہو ۔

Unratable : (a) ناقابلِ محصول؛ غیر محصول پذیر ۔

Unrated : (a) جس کی قیمت متعین نہ کی گئی ہو؛ جس کی قدر و قیمت کا تعین نہ ہوا ہو ۔

Unratified : (a) غیر توثیق شدہ ؛ غیر منظور شدہ ۔

Unravaged : (a) جسے تاراج نہ کیا گیا ہو؛ جسے تباہ و برباد نہ کیا گیا ہو ۔

Unravel : (v) (۱) (بُنی یا الجھی ہوئی شے کو) کھولنا؛ سلجھانا ۔ (۲) (بُنی یا الجھی ہوئی شے کا) کھلنا؛ سلجھنا ۔ (۳) پیچیدگی دور کرنا؛ فاش کرنا؛ ظاہر کرنا ۔

Unraveller : (n) کھولنے والا؛ سلجھانے والا؛ اینٹھن دور کرنے والا۔

Unravelling : (n) کھلنا؛ سلجھنا؛ سلجھاؤ؛ حل ۔

Unravelment : (n) کھلنا؛ سلجھنا؛ سلجھاؤ؛ حل؛ کھلنے اور سلجھنے کا عمل ۔

Unravished : (a) (۱) (عورت) جس کی عصمت دری نہ کی گئی ہو ۔ (۲) جو بے خود نہ ہوا ہو؛ بے حال و قال ۔ (۳) تشدد سے جسے قبضہ میں نہ لایا گیا ہو ۔

Unrazored : (a) جسے استرا نہ لگا ہو؛ بے منڈا ہوا ۔

Unreachable : (a) دست رس سے باہر؛رسائی سے باہر؛ناقابل رسائی؛ ناقابل حصول ۔

Unreachably : (adv.) اس طور پر کہ دسترس سے باہر ہو ۔

Unreached : (a) جہاں رسائی نہ ہوئی ہو؛ جہاں پہنچا نہ گیا ہو ۔

Unread : (a) (۱) (تحریر وغیرہ) جسے پڑھا نہ گیا ہو؛ بے جانچا ہوا ۔ (۲) جس نے پڑھا نہ ہو؛ جو واقف نہ ہو (کسی علم یا فن سے) ۔

Unreadability : (n) بدخط ہونا؛ ناخواندنی ہونا؛ غیردلچسپ ہونا ۔

Unreadable : (a) (۱) جو پڑھا نہ جاسکے؛ نہایت بد خط ۔ (۲) غیر دلچسپ؛ اکتا دینے والا (ناول وغیرہ) ۔ (۳) جو فحش وغیرہ ہونے کی وجہ سے پڑھنے کے قابل نہ ہو؛ ناخواندنی؛ ناخواندہ بہ ۔

Unreadableness : (n) دیکھو Unreadability

Unreadily : (adv.) غیر آمادگی سے؛ غیر مستعدی سے ۔

Unreadiness : (n) غیر آمادگی؛ غیر مستعدی ۔

Unready : (a) غیر آمادہ؛ غیر مستعد؛ سست ۔

Unreal : (a) غیر حقیقی؛ غیر واقعی؛ جو حقیقت میں نہیں صرف خیال و وہم میں وجود رکھتا ہو؛ خیالی؛ موہوم؛ غلط ۔

Unrealistic : (a) خلافِ حقیقت؛ خلافِ واقعیت؛ حقیقت سے بعید۔

Unreality : (a) موہومیت؛ غیر واقعیت؛ غیر حقیقی یا خیالی ہونا؛ حقیقت سے بعید ہونا؛ خلافِ حقیقت ہونا ۔

Unrealizable : (a) (۱) جسے محسوس نہ کیا جاسکے؛ جس کا ادراک نہ ہو سکے؛ ناقابلِ فہم؛ خیالی؛ موہوم ۔

(۲) جو عمل میں نہ آسکے؛ جسے عملی جامہ نہ پہنایا جاسکے ۔

Unrealize : (v) غیر حقیقی بنانا؛ خیالی یا موہوم بنانا ۔

Unrealized : (a) (۱) جو پورا نہ ہوا ہو؛ جسے عملی جامہ نہ پہنایا گیا ہو ۔ (۲) جو عقل میں نہ آیا ہو؛ جس کا ادراک نہ ہوا ہو ۔

Unreaped : (a) بے کٹی ہوئی (فصل)؛ جو کاٹی نہ گئی ہو؛ بے حاصل کیا ہوا ۔

Unreason : (n) (۱) عمل جو عقل و فہم پر مبنی نہ ہو ۔ (۲) سمجھ بوجھ کی کمی؛ بے عقلی؛ حماقت ۔ (۳) پراگندگی؛ بے ترتیبی؛ انتشار ۔

Unreasonable : (a) (۱) غیر معقول؛ جو عقل پر مبنی نہ ہو ۔ (۲) غیر معقول پسند؛ جومعقول بات کو نہ مانتا ہو؛ غیر معقول پسندانہ ۔ (۳) غیر واجبی؛ ناواجب؛ بے حد گراں ۔ (٤) ناواجب مطالبہ کرنے والا ۔

Unreasonableness : (n) نامعقولیت؛ غیر معقول پسندی؛ غیر واجبیت ۔

Unreasonably : (adv.) غیر معقول طور پر؛ غیر معقول پسندانہ طور پر؛ ناواجب طور پر ۔

Unreasoned : (a) جو عقل پر مبنی نہ ہو؛ بے استدلال ؛ جس پر عقلی حیثیت سے غور نہ کیا گیا ہو ۔

Unreasoning : (a) (۱) غیر عقلی؛ جس کا عقل سےتعلق نہ ہو ۔ (۲) غیر عقلیت پسند؛ غیر عقلیت پسندانہ ۔ (۳) غیر معقول؛ ناواجب ۔

Unreasoningly : (adv.) غیر عقلی طریقے سے؛غیر معقول طور پر؛ غیر عقلیت پسندانہ طور پر ۔

Unrebellious : (a) غیر باغیانہ ۔

Unrebuked : (a) جس کی سرزنش یا ملامت نہ کی گئی ہو ؛ جس پر سرزنش یا ملامت کا اثر نہ ہوا ہو ۔

Unrecalled : (a) (۱) جو واپس نہ بلایاگیا ہو۔(۲)غیرمنسوخ؛ جو منسوخ نہ کیا گیا ہو ۔

Unreceipted : (a) بے رسید؛ جس کی رسید نہ دی گئی ہو ۔

Unreceivable : (a) نا قابلِ قبول ۔

Unreceived : (a) غیر وصول شدہ؛ جو ملا نہ ہو؛ جسے قبول نہ کیا گیا ہو؛ جس کا استقبال نہ کیا گیا ہو ۔

Unreceptive : (a) غیر اثر پذیر؛ خیالات وغیرہ کو جلد قبول نہ کرنے والا ۔

Unreckoned : (a) غیر شمار کردہ؛ جس کا حساب یا تخمینہ نہ کیا گیا ہو؛ جو حساب یا تخمینے میں شامل نہ ہو ۔

Unreclaimable : (a) ناقابل اصلاح؛ (زمین) جو کاشت کے قابل نہ بنائی جاسکے ۔

Unreclaimably : (adv.) ناقابلِ اصلاح طریقے سے ۔

Unreclaimed : (a) (۱) بےاصلاح؛ جس کی اصلاح نہ ہوئی ہو ۔ (۲) (زمین) جو قابل کاشت نہ بنائی گئی ہو؛ ناقابلِ کاشت ۔

Unrecognition : (n) قدر ناشناسی ۔

Unrecognizable : (a) (۱)ناقابل شناخت؛ جو پہچانانہ جاسکے۔ (۲) ناقابلِ اعتراف؛ ناقابلِ منظوری۔

Unrecognizably : (adv.) ناقابلِ شناخت طور پر : ناقابلِ اعتراف طور پر ۔

Unrecognized : (a) غیرشناخت کردہ؛ بے پہچانا ہوا؛ غیر منظور شدہ؛ غیر اعتراف کردہ؛ بے اعتراف؛ اعتراف یا صلے سے محروم؛ قدردانی سے محروم۔

Unrecognizing : (a) اعتراف نہ کرنے والا ۔

Unrecognizingly : (adv.) اعتراف نہ کرتے ہوئے ۔

Unrecollected : (a) غیر مجتمع : (یاد وغیرہ) جسے حافظہ میں مجتمع نہ کیا گیا ہو ۔

Unrecommended : (a) جس کی سفارش نہ کی گئی ہو؛ غیر سفارش شدہ ۔

Unrecompensed : (a) بے اجر؛ اجر سے محروم؛ معاوضے سے محروم۔

Unreconcilable : (a) (۱) ناقابل صلح ۔(۲) ناقابل تطبیق؛ ناقابلِ مطابقت ۔(۳) جس میں ملاپ یا صفائی ممکن نہ ہو ۔

Unreconciled : (a) (۱) (دوست) جن میں ملاپ یا صفائی نہ ہوئی ہو؛ روٹھے ہوئے ۔ (۲) بے تطبیق؛ (خیالات، اصول وغیرہ) جن میں مطابقت نہ پیدا کی گئی ہو ۔

Unreconstructed : (a) قدیم خیالات کا حامل ۔

Unrecorded : (a) (۱)غیر قلم بند؛ جو ضبط تحریر میں نہ آیا ہو ۔ (۲) غیر مندرج؛ جس کا اندراج دستاویز یا کاغذات میں نہ ہو ۔

Unrecoverable : (a) (۱) ناقابلِ باز یافت؛ جس کے ملنے کی امید نہ ہو؛ ناممکن الحصول؛ ہاتھ نہ آنے والا ۔ (۲) لاعلاج؛ جس کا علاج نہ ہوسکے؛ (ایسا بیمار) جو اچھانہ ہو سکے؛ شفا نہ پا سکے ۔

Unrecovered : (a) (۱) (کھوئی ہوئی شے) جو پھر نہ ملی ہو؛ جس کی بازیافت نہ ہوئی ہو ۔ (۲) جو مرض کے بعد پھر صحت مند نہ ہوا ہو؛ بیمار ۔

Unrecruited : (a) (۱) فوج میں بھرتی نہ کیا ہوا ۔ (۲) (فوج) مضبوط نہ کی ہوئی ۔

Unrectified : (a) (۱) بے درست کی ہوئی (غلطی) ۔ (۲) بےرفع کی ہوئی (خرابی، شکایت وغیرہ) ۔ (۳) (کیمیا) غیر مصفا؛ بے تقطیر مکرر؛ جو تقطیر مکرر سے صاف نہ کیا گیا ہو ۔

Unredeemable : (a) دیکھو Irredeemable

Unredeemed : (a) (۱) غیر ایفا کردہ؛ بے پورا کیا ہوا (وعدہ، قول) ۔ (۲) غیر منفک؛ بے چھڑایا ہوا؛ جو رہن سے چھڑایا نہ گیا ہو ۔ (۳) (عیب) جس کی تلافی (کسی خوبی سے) نہ ہوئی ہو ۔ (٤) بے چکایا ہوا (قرضہ، ہنڈی وغیرہ) ۔

Unredressed : (a) بےتلافی؛ بےتدارک؛ جس کا تدارک یا تلافی نہ ہوئی ہو ۔

Unreduced : (a) کم نہ کیا ہوا؛ گھٹایا نہ ہوا ۔

Unreducible : (a) دیکھو Irreducible

Unreel : (v) (۱) دھاگے کے گولے یا ریل سے دھاگا کھولنا ۔ (۲) دھاگے کا ریل سے کھلنا ۔

Unreelable : (a) دھاگا جسے ریل میں لپیٹا نہ جاسکے ۔

Unreeve : (v) جہاز کے کندے، حلقے یا کسی سوراخ سے رسی کو کھینچ لینا ۔

Unrefined : (a) (۱)گنوار؛ بھدا؛بھنگم؛ غیر مہذب؛ اکھڑ؛ اجڈ ۔ (۲) گنوارو؛ اجڈپن کا؛ عامیانہ ۔ (۳) بے صاف کیا ہوا؛ غیر خالص؛ غیر ضروری اجزاء اور گندگی سے پاک نہ کیا ہوا ۔

Unreflected : (a) (۱) جس پر غور و خوض نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) غیر منعکس ۔

Unreflecting : (a) (۱) غیرمنعکس؛ جس میں انعکاس نہ ہو ۔ (۲) غورنہ کرنے والا؛ بے فکرا و بے پروا ۔

Unreflectingly : (adv.) بے فکری و بے پروائی سے ۔

Unreflective : (a) غیر تفکر پسند؛ جو غور و خوض کا عادی نہ ہو؛ غیر مفکرانہ ۔

Unreflectively : (adv.) غیر مفکرانہ انداز میں؛ غیر تفکر پسند طور پر ۔

Unreformable : (a) ناقابلِ اصلاح؛ جس میں سدھار نہ ہو سکے ۔

Unreformed : (a) بے اصلاح؛ بے سدھار؛ غیر اصلاح شدہ ۔

Unrefracted : (a) (روشنی) غیر منعطف ۔

Unrefreshed : (a) غیر تازہ دَم ۔

Unrefreshing : (a) غیر فرحت بخش ۔

Unrefusable : (a) ناقابلِ انکار ۔

Unrefutable : (a) دیکھو Irrefutable

Unrefuted : (a) بے رد کیا ہوا؛ بے تردید؛ جس کی تردید نہ ہوئی ہو ۔

Unregal : (a) غیر شاہانہ؛ جس میں بادشاہ کی شان نہ ہو ۔

Unregarded : (a) غیر ملحوظ؛ جس کا لحاظ نہ رکھا جائے؛ جس سے غفلت برتی جائے؛ جسے نظر انداز کر دیا گیا ہو ۔

Unregardedly : (adv.) لحاظ نہ رکھتے ہوئے؛ غفلت برتتے ہوئے؛ نظر انداز کرتے ہوئے ۔

Unregardful : (a) لحاظ نہ رکھنے والا؛ توجہ نہ دینے والا ۔

Unregarding : (a) بے لحاظ؛ غفلت برتنے والا۔

Unregeneracy : (n) (۱) ندامت کا نہ ہونا ۔(۲) پرانے خیالات سے چمٹنا ۔(۳) ضد؛ سرکشی؛ ہٹ ۔

Unregenerate/Unregenerated : (a) (۱) (اپنے گناہوں پر) غیر نادم ؛ غیر پشیمان ۔ (۲) پرانے خیالات سے چمٹا ہوا ۔ (۳) ہٹیلا ؛ ضدی ؛ سرکش ۔ (٤) سرکشانہ؛ ہٹیلے پن کا؛ ضد سے بھرا ہوا ۔

Unregeneration : (n) دیکھو Unregeneracy

Unregistered : (a) (۱) غیردرج شدہ؛ غیرمندرج؛ رائےدہندوں کی فہرست میں جس کے نام کا اندراج نہ ہوا ہو ۔(۲) غیر رجسٹری شدہ؛ بے رجسٹری ۔

Unregretted : (a) (۱) جس پر اظہار ندامت نہ کیا گیا ہو ؛ جس پر افسوس نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) بے ماتم ؛ جس کا ماتم نہ کیا گیا ہو ۔

Unregulated : (a) (۱) غیر منظم؛ غیر منضبط؛ بے ضابطہ ؛ بے قاعدہ ۔ (۲) غیر معدل؛ بے تعدیل؛ گھڑی وغیرہ جس کی رفتار کی تعدیل نہ کی گئی ہو ۔

Unrehearsed : (a) (۱) جس کی پہلے سے مشق نہ کی گئی ہو؛ جس کی آزمائشی نمائش نہ کی گئی ہو ۔ (۲) بے ساختہ؛ فی البدیہہ ۔

Unrein : (v) بے لگام کرنا؛ لگام ڈھیلی کرنا ۔

Unreined : (a) بے لگام؛ بے روک ۔

Unrejoicing : (a) غیر مسرور؛ غیر شادماں ۔

Unrelated : (a) (۱) بےبیان کیا ہوا (قصہ وغیرہ) ۔(۲)بےتعلق باہمی؛ بے نسبت باہمی؛ غیر مربوط؛ علاحدہ ۔

Unrelative : (a) غیر متناسب؛ بے ربط باہمی ۔

Unrelaxed : (a) (۱) جس میں ڈھیل نہ دی گئی ہو؛ بے رعایت؛ بےملائمت ۔(۲) جس میں تخفیف نہ ہوئی ہو؛ بے تخفیف ۔

Unrelaxing : (a) ڈھیل نہ دینے والا؛ رعایت نہ کرنے والا؛ تخفیف نہ کرنے والا ۔

Unreleased : (a) جسے چھوڑا نہ گیا ہو؛ جسے آزاد نہ کیا گیا ہو؛ (فلم وغیرہ) جس کی نمائش نہ ہوئی ہو یا نمائش کی منظوری نہ ملی ہو ۔

Unrelenting : (a) (۱) کٹر؛ متشدد؛ متشددانہ ۔(۲) پکا؛ سخت؛ مضبوط؛ بااستقلال ۔ (۳) بے درد؛ بے رحم؛ بےدردانہ؛ بے رحمانہ ۔

Unrelentingly : (adv.) (۱) کٹرپن سے ۔(۲) مضبوطی سے؛ استقلال سے ۔(۳) بے رحمی سے؛ بے دردی سے ۔

Unrelentingness : (n) (۱) کٹرپن؛ تشدد ۔(۲) مضبوطی؛ استقلال ۔(۳) بے رحمی؛ بے دردی ۔

Unreliability/Unreliableness : (n) غیر معتبر ہونا؛ نا قابلِ اعتبار ہونا ۔

Unreliable : (a) غیر معتبر؛ ناقابلِ اعتبار؛ جس پر بھروسہ نہ کیا جاسکے ۔

Unrelievable : (a) غیر نجات پذیر؛ ناقابلِ دست گیری ۔

Unrelieved : (a) (۱) بے مدد؛ بے تسکین؛ بے کمک ؛ مدد وغیرہ سے محروم؛ (مرض) بے تخفیف ؛ بے افاقہ ۔ (۲) یکساں؛ غیر متنوع ۔

Unrelievedly : (adv.) (۱) بغیر مدد کے؛ بغیر تسکین کے؛ بے تخفیف یا افاقہ کے ۔ (۲) یکساں طور پر؛ بغیر تنوع کے ۔

Unreligious : (a) غیر مذہبی؛ مذہب سے تعلق نہ رکھنے والا؛ بے تعلق مذہب ۔

Unreligiously : (adv.) مذہب سے تعلق نہ رکھتے ہوئے ۔

Unreligiousness : (n) بے تعلق مذہب ہونا ۔

Unrelinquished : (a) جسے ترک نہ کیا گیا ہو؛ جس پر ہاتھ نہ اٹھایا گیا ہو؛ جسے چھوڑا نہ گیا ہو ۔

Unreluctant : (a) رضامند؛ بے تامل ۔

Unreluctantly : (adv.) رضامندی سے؛ بغیر تامل کئے ۔

Unremarkable : (a) ناقابلِ ذکر؛ معمولی؛غیر ممتاز؛غیر اہم ۔

Unremarked : (a) جس کی طرف توجہ یا نظر نہ کی گئی ہو؛ جسے دیکھا نہ گیا ہو ۔

Unremedied : (a) بے اصلاح؛ بے تدبیر؛ بے چارہ؛ بے علاج ۔

Unrememberable : (a) یاد نہ رکھنے کے قابل؛ یاد نہ کرنے کے قابل ۔

Unremembered : (a) جو یاد نہ ہو؛ بھولا ہوا؛ فراموش شدہ۔

Unremembering : (a) یاد نہ کرنے والا؛ بھلا دینے والا۔

Unremitted : (a) (۱) (جرمانہ، قرض وغیرہ) غیر منسوخ کردہ؛ غیر معاف کردہ۔ (۲) (محنت، کوشش وغیرہ) لگاتار؛ مسلسل۔ (۳) (شخص) اَن تھک؛ ثابت قدم؛ جما رہنے والا؛ مستقل مزاج۔

Unremittedly : (adv.) (۱)(جرمانہ، قرض وغیرہ)منسوخ نہ کرتے ہوئے؛ معاف نہ کرتے ہوئے۔ (۲) مسلسل طور پر؛ لگاتار۔ (۳) ثابت قدمی سے؛ مستقل مزاجی سے۔

Unremitting : (a) (۱) غیر منقطع؛ مسلسل؛ دائمی۔ (۲) اَن تھک؛ باستقلال؛ ثابت قدمانہ۔

Unremittingly : (adv.) لگاتار؛ مسلسل طور پر؛ اَن تھک طریقے سے۔

Unremittingness : (n) (۱) لگاتار اور مسلسل ہونا۔ (۲) اَن تھک ہونا؛ باستقلال ہونا؛ ثابت قدم ہونا۔

Unremorseful : (a) (۱) غیر منفعل؛ غیر پشیمان۔ (۲) معصوم؛ معصومانہ۔

Unremorsefully : (adv.) غیر منفعل طور پر؛ معصوما نہ طور پر۔

Unremovable : (a) (شاذ) دیکھو Irremovable

Unremoved : (a) (۱) علاحدہ نہ کیا ہوا۔ (۲) ہٹا کر ایک مقام سے دوسرے مقام نہ کیا گیا۔ (۳) اٹل؛ ایک جگہ پر قائم اور استوار۔

Unremunerated : (a) جسے اجرت نہ دی گئی ہو۔

Unremunerative : (a) (۱) بے اجرت؛ بے صلہ؛ بے اجر۔ (۲) بے منفعت؛ بے فائدہ؛ لاحاصل؛ جس میں نفع نہ ہو۔

Unremuneratively : (adv.) بے منفعت طریقے سے؛ لاحاصل طور پر؛ بغیر اجر یا صلہ کے۔

Unremunerativeness : (n) بے صلہ ہونا؛ بے اجر ہونا؛ لاحاصل ہونا؛ بے منفعت ہونا۔

Unrenderable : (a) غیر ترجمہ پذیر؛ جس کا ترجمہ نہ کیا جاسکے۔

Unrendered : (a) (۱) جس کا ترجمہ نہ کیا گیا ہو۔ (۲) جسے ادا نہ کیا گیا ہو؛ جسے پیش نہ کیا گیا ہو۔

Unrenewed : (a) (۱) بے تجدید؛ جس کی تجدید نہ ہوئی ہو۔ (۲) جو دوبارہ شروع نہ کیا گیا ہو۔

Unrenowned : (a) غیر معروف؛ گمنام۔

Unrent : (a) نادریدہ؛ بے پھٹا؛ بے نچا؛ مسلم؛ پورا پورا۔

Unrepaid : (a) (۱)(روپیہ) ادا نہ کیا ہوا؛ چکایا نہ ہوا۔ (۲) بدلا نہ اتارا ہوا۔ (۲) عوض نہ دیا ہوا؛ صلہ یا اجر نہ دیا ہوا۔

Unrepair : (n) بے مرمتی۔

Unrepaired : (a) بے مرمت۔

Unrepassable : (a) جو واپسی میں دوبارہ گزرنے کے قابل نہ ہو۔

Unrepealable : (a) ناقابلِ تنسیخ؛ جسے منسوخ نہ کیا جاسکے۔

Unrepealed : (a) غیر منسوخ؛ جو منسوخ نہ ہوا ہو۔

Unrepeatable : (a) ناقابلِ اعادہ؛ جسے مکرر کیا یا کہا نہ جائے۔

Unrepeated : (a) جسے مکرر کیا یا کہا نہ گیا ہو۔

Unrepelled : (a) پیچھے نہ ڈھکیلا ہوا؛ پسپا نہ کیا ہوا؛ دفع نہ کیا ہوا؛ دبایا نہ ہوا؛ رد نہ کیا ہوا؛ جس کی حوصلہ شکنی نہ کی گئی ہو۔

Unrepentance : (n) کٹرپن؛ بے ندامتی؛ ناپشیمانی۔

Unrepentant : (a) اپنے کئے پر نہ پچھتانے والا؛ بے ندامت؛ نا پشیمان۔

Unrepented : (a) (گناہ) جس پر ندامت یا پچھتاوا نہ ہوا ہو۔

Unrepenting : (a) (۱) بے ندامت؛ غیر پشیمان۔ (۲) غیر پشیمانہ؛ بے ندامت کا۔

Unrepentingly : (adv.) بے ندامت کے؛ بے پچھتاوے کے۔

Unrepentingness : (n) بے ندامتی؛ ناپشیمانی۔

**Unrepining : (a)** (۱)غیر ملول ؛ جو کڑھتا نہ ہو ۔(۲) بے شکایت ؛ شکایت سے خالی ۔

**Unrepiningly : (adv.)** (۱)بے کڑھے ہوئے ۔(۲)بغیر شکایت کے ۔

**Unreplaceable : (a)** غیر بدل پذیر؛ جس کا قائم مقام نہ ہو سکے؛ بے بدل ۔

**Unreplenished : (a)** جو دوبارہ نہ بھرا گیا ہو؛ غیر معمور؛ غیر لبریز؛ غیر مملو؛ خالی ۔

**Unreplying : (a)** جواب نہ دینے والا ۔

**Unreportable : (a)** (گھٹیا یا فحش ہونے کے سبب) جس کی اطلاع نہ دی جاسکے یا جسے کہا نہ جاسکے؛ جسے بیان نہ کیا جاسکے ۔

**Unreported : (a)** جس کی اطلاع نہ دی گئی ہو ؛ جس کا ذکر عدالتوں یا پارلیمنٹ کی روداد میں نہ ہو ۔

**Unrepresentative : (a)** (۱) غیر نمائندہ؛ جو کسی ایک جماعت یا مختلف جماعتوں کی نمائندگی نہ کرتا ہو ۔ (۲) غیر مثالی؛ جو کسی جنس کی مثال یا نمونے کا کام نہ دیتا ہو ۔ (۳) غیر نیابتی؛ (حکومت) جو جمہور کی نیابت پر مبنی نہ ہو ۔

**Unrepresented : (a)** (۱) بے نیابت؛ نیابت سے محروم؛ جس کے نمائندے کسی جلسےیا مجلس مقننہ میں موجود نہ ہوں ۔ (۲) بے اظہار؛ جو الفاظ میں بیان یا تصویر میں ظاہر نہ کیا گیا ہو ۔

**Unrepressed : (a)** جسے دبایا نہ گیا ہو ۔

**Unreprievable : (a)** (قتل کی سزا) ناقابلِ التوا یا ناقابلِ معافی ۔

**Unreprievably : (adv.)** (سزائے قتل) نا قابلِ التوا طور پر ؛ نا قابلِ معافی طور پر ۔

**Unreprieved : (a)** (سزائے قتل) جو معاف یا ملتوی نہ کی گئی ہو ۔

**Unreprinted : (a)** جسے دوبارہ چھاپا نہ گیا ہو ۔

**Unreproached : (a)** ملامت سے محفوظ؛ جسے ملامت یا سرزنش نہ کی گئی ہو ۔

**Unreproachful : (a)** غیر ملامت آمیز؛ ملامت سے خالی ۔

**Unreproachfully : (a)** غیر ملامت آمیز طور پر؛ بغیر لعنت ملامت کے ۔

**Unreproaching : (a)** لعنت ملامت نہ کرنے والا ۔

**Unreproducible : (a)** (۱) جسے دوبارہ پیدا نہ کیا جاسکے ۔ (۲) جس کا چربہ نہ اتارا جاسکے؛ جس کی نقل نہ کی جاسکے؛ جس کی شبیہ نہ اتاری جاسکے ۔

**Unreprovable : (a)** (شاذ) بے الزام؛ بے قصور ۔

**Unreproved : (a)** انگشت نمائی اور سرزنش سے محفوظ ۔

**Unrepugnant : (a)** (۱) غیر متخالف؛ غیر متباین ۔(۲) جو خلاف مزاج نہ ہو؛ جو ناگوار خاطر نہ ہو ۔

**Unrequested : (a)** جس سے درخواست یا التجا نہ کی گئی ہو ۔

**Unrequired : (a)** غیر ضروری؛ غیر مطلوبہ ۔

**Unrequitable : (a)** جس کا بدلا یا عوض نہ دیا جاسکے؛ ناقابلِ اجر؛ ناقابلِ صلہ ۔

**Unrequited : (a)** بے جزا؛ بے اجر؛ بے صلہ ؛ بدلا یا صلہ نہ دیا ہوا ۔

**Unrequitedly : (adv.)** بدلا یا صلہ نہ دیتے ہوئے ۔

**Unrequitedness : (n)** بدلا یا صلے کا نہ دیا جانا ۔

**Unresembling : (a)** غیر مشابہ ۔

**Unresented : (a)** جس سے ناپسندیدگی کا اظہار نہ کیا گیا ہو؛ جس کا برا نہ مانا گیا ہو؛ جس سے لوگ آزردہ نہ ہوئے ہوں ۔

**Unresentful : (a)** غیر آزردہ؛ غیر کشیدہ خاطر؛بے خفگی کا ۔

**Unresentfully : (a)** بغیر آزردگی کے ؛ بے خفگی کے ؛ بغیر کشیدہ خاطری کے ؛ برا نہ مانتے ہوئے ۔

**Unresentfulness : (n)** غیر آزردگی ۔

**Unresenting : (a)** ناپسند نہ کرنے والا؛ غیر آزردہ؛ آزردگی سے خالی ۔

**Unreserve : (n)** بے تکلفی ۔

Unreserved : (a) (۱) غیر مشروط؛ بے استثنا؛ قطعی؛ پورا ۔ (۲) ریزرو نہ کیا ہوا؛ پہلے سے کسی شخص کے لئے محفوظ نہ کیا ہوا ۔ (۳) بے تکلف؛ کھل کر ملنے والا ۔

Unreservedly : (adv.) (۱) غیر مشروط طور پر؛ قطعی طور پر؛ پورے طور پر ۔ (۲) بے تکلفی سے؛ کھل کر ۔

Unreservedness : (n) بے تکلفی ۔

Unresisted : (a) جس کی مزاحمت نہ کی گئی ہو؛ جس کی مخالفت نہ کی گئی ہو ۔

Unresistible : (a) (شاذ) دیکھو Irresistible

Unresisting : (a) بے مزاحمت؛ مزاحمت نہ کرنے والا؛ مزاحمت سے خالی ۔

Unresistingly : (adv.) بغیر مزاحمت کے ۔

Unresistingness : (n) عدم مزاحمت؛ مزاحمت سےخالی ہونا؛ بے مزاحمت ہونا ۔

Unresolvable : (a) ناقابلِ حل؛ جسے حل نہ کیا جاسکے ۔

Unresolved : (a) (۱) (سوال وغیرہ) غیر حل شدہ ۔ (۲) مذبذب؛ جو کوئی قطعی فیصلہ نہ کرسکا ہو ۔ (۳) جس کی تحلیل یا تجزیہ نہ ہوا ہو ؛ غیر تحلیل شدہ ۔

Unrespectable : (a) غیر عزت دار؛ غیر شریف؛ ناقابل عزت؛ بے توقیر ۔

Unrespected : (a) عزت و توقیر سے محروم؛ بے توقیر ؛ غیر معزز؛ بے وقعت ۔

Unrespective : (a) (۱) (شاذ یا قدیم)بے پروا؛ پروا نہ کرنے والا ۔ (۲) فرق و امتیاز نہ کرنے والا ۔

Unrespirable : (a) (ہوا وغیرہ) جو سانس لینے کے قابل نہ ہو ۔

Unrespited : (a) جسے مہلت نہ دی گئی ہو (خصوصاً سزائے موت کے معاملے میں) ۔

Unresponsible : (a) دیکھو Irresponsible

Unresponsive : (a) (۱) رد عمل کی صلاحیت نہ رکھنے والا ؛ بے حس ۔ (۲) غیر اثر پذیر؛ غیرمتاثر ۔ (۳) غیر ہمدرد؛ ہمدردی نہ رکھنے والا ۔

Unresponsively : (adv.) غیر اثر پذیری سے؛ بے حسی سے ۔

Unresponsiveness : (n) بے حسی؛ غیر اثر پذیری ۔

Unrest : (a) اضطراب؛ افرا تفری؛ شورش؛ ہنگامہ؛ ہل چل ۔

Unrestful : (a) مضطرب؛ بے چین ۔

Unrestfulness : (n) اضطراب؛ بے چینی ۔

Unresting : (a) آرام نہ لینے والا؛ دم نہ لینے والا ۔

Unrestored : (a) (۱) جو واپس نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) جو بحال نہ ہوا ہو؛ جو اپنی اصلی حالت یا اصلی جگہ پر نہ لایا گیا ہو ۔

Unrestrainable : (a) ناقابلِ ضبط؛ ناقابلِ انسداد؛ قابو سے باہر ۔

Unrestrained : (a) بے ضبط ؛ آزاد ؛ بے لگام ؛ بے قابو ۔

Unrestrainedly : (adv.) بے ضبطی سے؛ آزادی سے؛ بے لگامی سے ۔

Unrestricted : (a) غیر محدود؛ بے قید؛ پابندیوں سے آزاد ۔

Unrestrictedly : (adv.) غیر محدود طور پر؛ بغیر پابندی کے ۔

Unrestrictedness : (n) غیر محدودیت؛ بے قید ہونا؛ پابندیوں سے آزاد ہونا ۔

Unretarded : (a) جس کی ترقی نہ روکی گئی ہو؛ جس کی رفتار سست نہ کی گئی ہو؛ بے تاخیر؛ بے تعویق ۔

Unretentive : (a) (۱) غیر ماسک؛ (حافظہ یا ذہن)جو معلومات کو دیر تک محفوظ نہ رکھ سکے ۔ (۲) غیر ممسک؛ جو رطوبت کو دیر تک نہ رکھ سکے ۔

Unretracted : (a) جسے واپس نہ لیا گیا ہو؛ جسے منسوخ نہ کیا گیا ہو ۔

Unreturnable : (a) ناقابلِ واپسی ۔

Unreturned : (a) (۱) جو لوٹایا نہ گیا؛ جو واپس نہ دیا گیا؛ جو پھیرا نہ گیا ہو؛ جو جواباً یا بدلے میں نہ دیا گیا ہو ۔ (۲) جو لوٹ کر نہ آیا ہو؛ جو واپس نہ آیا ہو ۔

Unreturning : (a) واپس نہ کرنے والا؛نہ پھیرنے والا؛نہ لوٹانے والا۔

Unreturningly : (adv.) واپس نہ کرتے ہوئے؛ نہ لوٹاتے ہوئے۔

Unrevealed : (a) جو ظاہراً نہ کیا گیا ہو؛ جو افشا نہ کیا گیا ہو ؛ پوشیدہ؛ مخفی۔

Unrevealing : (a) ظاہر نہ کرنے والا؛ افشا نہ کرنے والا۔

Unrevenged : (a) بے انتقام؛ جس کا انتقام نہ لیا گیا ہو۔

Unrevengeful : (a) غیر منتقمانہ۔

Unreverenced : (a) جس کی تعظیم و تکریم نہ کی گئی ہو۔

Unreverend : (a) ناقابلِ تکریم۔

Unreverent : (a) (شاذ) دیکھو Irreverent

Unreversed : (a) (۱) جو الٹا نہ گیا ہو یا پلٹا نہ گیا ہو۔ (۲) غیر منسوخ۔

Unreviewed : (a) (۱) معائنہ نہ کیا ہوا۔(۲) (کتاب وغیرہ) جس پر تبصرہ یا ریویو نہ کیا گیا ہو۔

Unrevised : (a) بے نظر ثانی؛ بے تنقیح مکرر: جس پر دوبارہ غور نہ کیا گیا ہو۔

Unrevived : (a) جس کا احیاء نہ کیا گیا ہو؛ جس کی تجدید نہ کی گئی ہو؛ جسے دوبارہ زندہ نہ کیا گیا ہو۔

Unrevoked : (a) غیر منسوخ؛ غیر فسخ شدہ۔

Unrewarded : (a) بے صلہ؛ بے اجر؛ صلے یا اجر سے محروم۔

Unrewarding : (a) بے فائدہ؛ لاحاصل؛ بے منفعت۔

Unrhetorical : (a) (تقریر ، عبارت وغیرہ) بے خطیبانہ؛ سادہ؛ لسانی سے پاک۔

Unrhymed : (a) غیر مقفا؛ بے قافیہ؛ (نظم) معرّیٰ۔

Unrhythmic/Unrhythmical : (a) (۱)ناموزوں ؛ بے وزن ؛ نا مناسب ۔ (۲) بے آہنگ؛ بے لے؛ آہنگ یا لے سے عاری ۔(۳) غیر تناسب؛ بے تناسب۔

Unrhythmically : (adv.) بے آہنگی سے۔

Unribbed : (a) بے پسلی۔

Unridden : (a) جس پر سواری نہ ہوئی ہو۔

Unriddle : (v) حل کرنا؛ سلجھانا۔

Unriddler : (n) حل کرنے والا؛ سلجھانے والا۔

Unrid(e)able : (a) (سائیکل یا گھوڑا) ناقابلِ سواری؛ جس پر سواری ممکن نہ ہو۔

Unrifled : (a) جسے لوٹا نہ گیا ہو۔

Unrig : (v) (۱) (جہاز کو) مستول، رسے، بلیوں وغیرہ سازو سامان سے عاری کرنا ۔ (۲) ننگا کرنا؛ کپڑے اتار لینا۔

Unrigged : (a) (۱) (جہاز) جسے مستول، رسے، بلیوں وغیرہ سے عاری کر دیا گیا ہو ۔(۲) کپڑے سے محروم؛ بے لباس؛ ننگا۔

Unright : (a) (قدیم) غلط؛ غیر منصفانہ۔

Unrighted : (a) (۱) (غلطی) جو درست نہ کی گئی ہو۔ (۲) (ظلم وغیرہ) جس کی تلافی نہ کی گئی ہو؛ تلافی سے محروم؛ بے تلافی۔

Unrighteous : (a) (۱) غیر متقی؛ غیر صالح؛ بد؛ بے انصاف؛ بے ایمان؛ غیر عادل؛ فاسق ۔(۲) فاسقانہ؛ بد؛ بے ایمانی کا؛ بے انصافی؛ بدمعاشی کا۔

Unrighteously : (adv.) بے انصافی سے؛ بے ایمانی سے؛ فسق و فجور کے ساتھ۔

Unrighteousness : (n) فسق؛ بدی؛ بے ایمانی؛ ناانصافی۔

Unrightful : (a) (شاذ)غلط؛ غیر منصفانہ؛نا جائز؛ بے انصافی کا۔

Unrightfully : (adv.) بے انصافی سے؛ غلط طور پر؛ ناجائز طریقے سے۔

Unrightfulness : (n) بے انصافی؛ زیادتی۔

Unrightly : (adv.) غلط طور پر؛ غیر منصفانہ طور پر۔

Unringed : (a) بے انگشتری؛ بے انگوٹھی۔

Unrinsed : (a) جسے پانی یا کسی دوسری سیال شے سے نہ دھویا گیا ہو۔

**Unrip : (v)** (۱) چاک کرنا؛ پھاڑنا ۔(۲) فاش کرنا؛ افشا کرنا؛ کھولنا ۔

**Unripe : (a)** (۱) غیر پختہ؛ کچا؛ خام؛ (مجازاً) خام کار ۔ (۲) غیر آمادہ؛ بے موقع؛ بے محل ۔

**Unripely : (adv.)** کچے پن سے؛ خام کاری سے؛ ناپختہ طور پر ۔

**Unripened : (a)** خام؛ کچا؛ ناپختہ ۔

**Unripeness : (n)** کچاپن؛ خام کاری؛ ناپختگی ۔

**Unrippled : (a)** بے لہر؛ جس میں لہر یا ہلکورا نہ ہو ۔

**Unrisen : (a)** (۱) جو اٹھا نہ ہو ۔ (۲) جو بڑھا نہ ہو ۔ (۳) غیر طلوع شدہ؛ جو نکلا نہ ہو ۔

**Unrivalled/Unrivaled : (a)** جس کا کوئی حریف یا مد مقابل نہ ہو ؛ یکتا؛ لاجواب ؛ بے مثل ؛ لاثانی ۔

**Unriven : (a)** جسے چیرا نہ گیا ہو ؛ جسے پھاڑا نہ گیا ہو؛ جو ٹکڑے نہ کیا گیا ہو ۔

**Unrivet : (v)** (۱) کیل ہٹا کر الگ کرنا یا کھولنا ۔ (۲) الگ کرنا ؛ کھولنا ۔

**Unroasted : (a)** جسے آگ پر جھلسایا نہ گیا ہو؛ بے بُھنا ہوا ۔

**Unrobbed : (a)** جسے لوٹا نہ گیا ہو ۔

**Unrobe : (v)** کپڑے اتارنا؛ ننگا کرنا ۔

**Unrobed : (a)** ننگا؛ برہنہ ۔

**Unroll : (v)** (لپیٹی ہوئی کسی شے کو) پھیلانا؛ کھولنا ۔

**Unrolled : (a)** (لپیٹی ہوئی شے)جسے کھول کر پھیلایا گیا ہو۔

**Unromanized : (a)** غیر کیتھولک ۔

**Unromantic : (a)** (۱) غیر رومانی؛ غیر رومان پسند؛ رومان سے خالی؛ تخیل اور جذبات کے جوش سے خالی؛ غیرتخیلی؛ غیرتخیل پرست؛ تخیل وجذبات سے کورا؛ جس میں جذبات یا تخیل پرستی نہ ہو ۔(۲) بے ذوق؛ خشک ۔

**Unromantically : (adv.)** (۱) غیر رومانی طور پر؛ غیررومان پسند طریقے سے؛ غیر تخیلی طورپر ۔ (۲) بے ذوقی سے؛ خشک طریقے سے ۔

**Unroof : (v)** بے چھت ، بے چھپر یا مسقف کرنا ۔

**Unroofed : (a)** غیرمسقف؛ بے چھت کا ۔

**Unroost : (v)** (۱) (شاذ) ڈربے سے نکالنا ۔(۲) ڈربا چھوڑنا ؛ ڈربے سے نکلنا ۔

**Unroot : (v)** (۱) جڑ سے اکھاڑنا؛ اکھاڑنا؛ بیخ کنی کرنا ۔ (۲) اکھڑنا ؛ جڑ سے الگ ہو جانا ۔

**Unrooted : (a)** (۱) جسےجڑ سےاکھاڑا نہ گیا ہو ۔(۲) بےجڑکا ۔

**Unrope : (v)** رسی کھولنا؛ رسی کھول کر الگ کرنا؛ رسی کو الگ کرنا ۔

**Unroped : (a)** جس کو رسی سے باندھا نہ گیا ہو ۔

**Unrotted : (a)** (۱) بے سڑا ہوا بے گلا ہوا ۔(۲) غیر بوسیدہ ۔ (۳) جو ناقص یا خراب نہ ہو ۔

**Unrotten : (a)** (۱) بے سڑا ہوا؛ بے گلا ہوا ۔(۲) غیر بوسیدہ ۔(۳) جو ناقص یا خراب نہ ہو ۔

**Unround : (a)** (آواز) جس کے نکالنے یا ادا کرنے میں ہونٹ سکڑ کر گول نہ ہوں بلکہ سیدھے پھیلے رہیں ۔

**Unround : (v)** (۱) (ہونٹ کو) سیدھے پھیلانا ۔(۲) ہونٹ کو کم سکیڑ کر یا بغیر سکیڑے ہوئے کوئی آواز نکالنا ۔

**Unrounded : (a)** سیدھے پھیلے ہوئے (ہونٹ) ۔

**Unroused : (a)** خوابیدہ؛ جسے جگایا نہ گیا ہو ۔

**Unroyal : (a)** غیرشاہانہ؛ جو بادشاہ کے شایان شان نہ ہو ؛ جو بادشاہ کا سا نہ ہو ۔

**Unrubbed : (a)** بے مٹایا ہوا ۔

**Unruffle : (v)** (۱) پُرسکون ہونا؛ تھم جانا ۔(۲) خاموش اور پرسکون کرنا؛ تسکین دینا؛ تسلی دینا ۔

**Unruffled : (a)** غیرمتموج؛ جو مضطرب یا برہم نہ ہو ؛ پرسکون ؛ پراطمینان ۔

**Unruffledness : (n)** سکون؛ خاطرجمعی ۔

**Unruined : (a)** جو اجاڑا ہوا نہ ہو؛ جو مسمار یا پامال کیا ہوا نہ ہو؛ غیربرباد شدہ؛ جو کھنڈر یا خرابہ نہ ہو ۔

Unrulable : (a) ناقابلِ ضبط؛ بے قابو؛ بے لگام ۔

Unrule : (v) بے قابو کرنا؛ بے لگام کرنا ۔

Unruled : (a) (۱) غیر محکوم؛ جس پر کسی کی حکومت نہ ہو ۔ (۲) بے ضبط؛ بے قابو ۔ (۳) غیر سطردار؛ جس پر سطریں نہ کھینچی ہوں ۔

Unruliness : (n) سرکشی؛ تمرّد؛ بغاوت ۔

Unruly : (a) غیر مطیع؛ سرکش؛ متمرد؛ باغی ۔

Unrumple : (v) شکن دور کرنا؛ سلوٹ دور کرنا ۔

Unrumpled : (a) بے شکن؛ بے جھری؛ بے سلوٹ ۔

Unrung : (a) (گھنٹی) جو بجی نہ ہو ۔

Unruptured : (a) بے ٹوٹا ہوا؛ بے پھٹا ہوا؛ صحیح سالم ۔

Unrusted : (a) بے زنگ؛ جس میں زنگ نہ لگا ہو ۔

Unruth : (n) (قدیم) بے رحمی؛ سخت دلی ۔

Unsacerdotal : (a) (۱) غیر مشائخانہ؛ غیر پروہتی ؛ غیر متبرک؛ غیر مقدس ۔ (۲) غیر پیر پرست؛ غیر مشائخ پرست ۔

Unsacked : (a) بورے سے باہر نکالا ہوا ۔

Unsacred : (a) غیر مقدس؛ ناپاک ۔

Unsaddle : (v) گھوڑے پر سے زین اتارنا ۔

Unsaddled : (a) جس پر زین نہ رکھا گیا ہو؛بےزین؛ (گھوڑا) جس پر زین نہ کسا گیا ہو ۔

Unsafe : (a) غیر محفوظ؛ پُر خطر؛ خطرناک ۔

Unsafely : (adv.) غیر محفوظ طور پر؛ پُرخطر طریقے سے ۔

Unsafeness : (n) غیر محفوظ ہونا؛ پُرخطر ہونا ۔

Unsafety : (n) عدم حفاظت؛ غیر محفوظ ہونا؛ پرخطر ہونا ۔

Unsaid : (a) بن کہا؛ بے کہا ہوا؛ ناگفتہ ۔

Unsailed : (a) (جہاز، کشتی وغیرہ) جس نے دریائی یا سمندری سفر نہ کیا ہو ۔

Unsailorlike : (a) غیر ملاحانہ ۔

Unsaint : (v) رشی یا ولی کے منصب سے الگ کرنا ۔

Unsainted : (a) جسے ولی یا رشی کی فہرست میں داخل نہ کیا گیا ہو ۔

Unsaintly : (a) غیر ولی صفت؛ جس میں ولی کی صفات نہ ہوں؛ شان تقدس سے خالی؛ جو ولی کے شایانِ شان نہ ہو؛ بے تقدس؛ غیر ولیانہ ۔

Unsalaried : (a) غیر تنخواہ دار؛ بے تنخواہ؛ اعزازی ۔

Unsaleability : (n) ناقابلِ فروخت ہونا ۔

Unsaleable : (a) ناقابلِ فروخت؛ نہ بکنے والا ۔

Unsaleableness : (n) نا قابلِ فروخت ہونا ۔

Unsalted : (a) بے نمک کا؛ جس میں نمک نہ ڈالا گیا ہو ۔

Unsalutary : (a) مضر؛ نقصان دہ ۔

Unsaluted : (a) جسے سلامی نہ دی گئی ہو ۔

Unsalvable : (a) جسے بچایا نہ جاسکے؛ جس کی نجات نہ ہو سکے ۔

Unsampled : (a) بے نمونہ؛ جس کا نمونہ نہ دکھایا گیا ہو ۔

Unsanctified : (a) غیر مقدس؛ غیر متبرک؛ ناپاک ۔

Unsanctify : (v) (۱) غیر مقدس بنانا؛ غیر متبرک بنانا ۔ (۲) ناپاک کرنا ۔

Unsanctimonious : (a) بے ریا؛ ظاہرداری سے پاک ۔

Unsanctimoniously : (adv.) بےریائی سے؛ بے ریا طریقے سے ۔

Unsanctioned : (a) غیر منظور شدہ؛ بے منظوری؛ بے اجازت؛ نا جائز ۔

Unsandalled/Unsandaled : (a) بے چپل پہنے ہوئے ۔

Unsanguinary : (a) غیر خونی؛ غیر خون آلود ۔

Unsanguine : (a) غیر رجائی؛ غیر رجائیت پسندانہ؛ جو امید یا ولولے سے پر نہ ہو ۔

Unsanitary : (a) (۱) غیر مفید صحت؛ غیر صحت بخش؛ مضر صحت ۔ (۲) اصول حفظان صحت کے خلاف؛ منافیِ حفظان صحت ۔

Unsated : (a) غیر آسودہ؛ جو سیر نہ ہوا ہو ؛ جسے تسکین نہ ہوئی ہو ۔

Unsatiable : (a) دیکھو Insatiable

Unsatiated : (a) غیر آسودہ؛ بے تسکین ۔

Unsatisfaction : (n) عدم تسکین؛ عدم تشفی؛ عدم اطمینان ۔

Unsatisfactorily : (adv.) ناقابل اطمینان طور پر؛ غیر خاطر خواہ طور پر؛ غیر معقول طور پر ۔

Unsatisfactory : (a) (۱) غیر اطمینان بخش؛ ناقابل اطمینان؛ غیر تسلی بخش ؛ جو خاطر خواہ نہ ہو ۔ (۲) غیر معقول ؛ نا کافی ۔

Unsatisfiable : (a) جس کی تسکین، تشفی یا اطمینان نہ ہوسکے ۔

Unsatisfied : (n) (۱) غیر مطمئن؛ جسے اطمینان نہ ہوا ہو ۔ (۲) بے تسکین؛ جسے تسکین نہ ہوئی ہو ۔

Unsatisfiedness : (n) غیر مطمئن ہونا؛ بے تسکین ہونا ۔

Unsatisfying : (a) غیر اطمینان بخش؛ آسودگی اور تسکین نہ بخشنے والا ۔

Unsaturated : (a) جس میں کچھ اور زیادہ جذب ہو سکے؛ غیر معمور ۔

Unsaved : (a) (۱) بے بچایا ہوا ۔ (۲) بے پس انداز کیا ہوا ۔ (۳) غیر ناجی؛ بےنجات ؛ روحانی نجات سے محروم ۔

Unsavourily/Unsavorily : (adv.) بدمزگی کے ساتھ ؛ ناگوار طور پر؛ مکروہ طریقے سے ۔

Unsavouriness/Unsavoriness : (n) (۱) بدمزگی ۔ (۲) ناگوار ہونا؛ مکروہ ہونا ۔

Unsavoury/Unsavory : (a) (۱) غیر خوش ذائقہ ؛ جو مزے دار نہ ہو ؛ بدمزہ ۔ (۲) ناگوار؛ نا مرغوب؛ مکروہ؛ غیر دلکش ۔

Unsawn : (a) جسے آرے سے چیرا نہ گیا ہو ۔

Unsay : (v) کہے ہوئے کو واپس لینا؛ منسوخ کرنا ۔

Unsayable : (a) جو کہا نہ جاسکے ۔

Unscabbard : (v) نیام سے باہر نکالنا؛ نیام سے باہر کھینچنا ۔

Unscabbarded : (a) بے نیام؛ ننگی (تلوار) ۔

Unscalable : (a) جس پر چڑھنا ممکن نہ ہو ۔

Unscale : (v) چھیلنا؛ چھلکا اتارنا؛ ورق اتارنا؛ تہ الگ کرنا؛ پرت نوچنا ۔

Unscaled : (a) (مقام) جس پر چڑھا نہ گیا ہو ۔

Unscalped : (a) جس کے سر کا چمڑا نہ اتارا گیا ہو ۔

Unscannable : (a) جس کی تقطیع نہ ہو سکے؛ غیر تقطیع پذیر ؛ بے وزن ۔

Unscanned : (a) جس کی تقطیع نہ ہوئی ہو؛ بے تقطیع (شعر یا مصرعہ) ۔

Unscared : (a) غیر خائف؛ جو ڈرا نہ ہو ۔

Unscarred : (a) جس پر زخم کا نشان نہ ہو؛ جس پر داغ نہ ہو ۔

Unscathed : (a) (۱) ضرر سے محفوظ؛ صحیح سالم؛ جس پر آنچ نہ آئی ہو ۔ (۲) بے داغ؛ پاک؛ اخلاقی ضرر سے محفوظ ۔

Unscented : (a) بے سونگھا ہوا؛ بے خوشبو ؛ بے مہک؛ جو خوشبو میں بسا ہوا نہ ہو؛ بے صولجان ۔

Unsceptred/Unsceptered : (a) عصائے شاہی سے محروم؛ جو شانِ شاہی یا علامتِ شاہی نہ رکھتا ہو ۔

Unscheduled : (a) جس کی فہرست نہ بنی ہو؛ جو فہرست میں شامل نہ ہو؛ جس کا تعین نہ ہوا ہو؛ غیر معمولی؛ زائد ۔

Unscholarlike : (a) غیر عالمانہ؛ جو ایک عالم کے شایان شان نہ ہو ۔

Unscholarly : (a) غیر عالم؛ علمیت سے کورا؛ غیر محقق؛ غیر عالمانہ؛ عالمانہ شان کے خلاف؛ غیر محققانہ ۔

Unscholastic : (a) غیر تعلیمی؛ جس کا تعلق تعلیم و تعلم سے نہ ہو ۔

Unschool : (v) اسکول جانے سے بے توجہی یا بے التفاتی پیدا کرنا ۔

Unschooled : (a) (۱) بے پڑھا؛ اَن پڑھ؛ جاہل ، خصوصاً وہ جس نے اسکول میں تعلیم حاصل نہ کی ہو ۔ (۲) بے تربیت ؛ غیر تعلیم یافتہ ؛ بے ضبط ۔ (۳) غیر مصنوعی؛ فطری ۔

Unscience : (n) علم یا معلومات کی کمی؛ جہالت ۔

Unscientific : (a) غیر علمی؛ علمی اصول کے خلاف؛ غیر سائنٹیفک؛ سائنٹیفک اصول اورطریقوں کے خلاف ۔

Unscientifically : (adv.) غیر علمی یا غیرسائنٹیفک طور پر ۔

Unscissored : (a) جسےقینچی یا مقراض سےنہ کاٹا گیا ہو ۔

Unscorched : (a) بے جھلسا ہوا؛ بے جلا ہوا ۔

Unscored : (a) بے گنا ہوا؛ غیر شمردہ ۔

Unscorned : (a) جس سے نفرت یا حقارت نہ کی گئی ہو ۔

Unscoured : (a) (۱) بے صاف کیا ہوا؛ بے مانجھا ہوا؛ جو رگڑ کرصاف نہ کیاگیا ہو ؛ جو کھنگالا نہ گیا ہو ۔ (۲) بے داغ دور کیا ہوا؛ جس کا دھبا نہ مٹایا گیا ہو ۔

Unscourged : (a) (۱) بے سزا؛ سزا سے محفوظ ۔(۲) ظلم و جور سے محفوظ ۔

Unscramble : (v) بے ربطی کو درست کرنا؛ خصوصاً (کسی بے ربط پیغام کی) تشریح اور وضاحت کرنا ۔

Unscraped : (a) بے چھیلا ہوا؛ بے کھرچا ہوا ۔

Unscraped ginger : (n) دیکھو Black ginger

Unscratched : (a) بے خراش؛ جس پر خراش نہ ہو ۔

Unscreen : (v) (شاذ) پردہ ہٹانا؛ ظاہر کرنا؛ بے نقاب کرنا ۔

Unscreened : (a) (۱) بے اوٹ کا؛ جس میں اوٹ یا آڑ نہ ہو؛ جس پر پردہ نہ ہو ۔(۲) بے چھنا ہوا؛ بے چالا ہوا ۔

Unscrew : (v) (۱) پیچ نکالنا؛ پیچ کھول کر ڈھیلا کرنا ۔ (۲) ڈھکن یا پیچ کی طرح گھما گھما کر کھولنا؛ ڈھیلا کرنا یا نکالنا ۔(۳) بے پیچ ہونا؛ ڈھیلا ہونا ۔

Unscripted : (a) (تقریر وغیرہ) جو ضبط تحریر میں لائے بغیر کی جائے؛ برجستہ؛ فی البدیہہ ۔

Unscriptural : (a) خلاف بائبل؛ مذہبی کتابوں کے خلاف؛ جو بائبلِ کے مطابق یا آیاتِ مقدسہ کے منافی ہو ۔

Unscripturality : (n) مذہبی کتابوں کے خلاف ہونا؛ آیاتِ مقدسہ کے منافی ہونا؛ خلافِ بائبلِ ہونا ۔

Unscripturally : (adv.) اس طریقے سے کہ بائبل یا مذہبی کتابوں کے خلاف ہو ۔

Unscripturalness : (n) دیکھو Unscripturality

Unscrubbed : (a) بے مانجھا ہوا؛ جو رگڑ رگڑ کر صاف نہ کیا گیا ہو ۔

Unscrupulous : (a) (۱) غیرِمحتاط ۔ (۲) بے ایمان؛ بے باک؛ جسے بڑے سے بڑے کام میں باک نہ ہو ۔ (۳) بے ایمانی کا ۔

Unscrupulously : (adv.) (۱) غیر محتاط طریقے سے ۔(۲) بے ایمانی سے؛ بے باکی سے ۔

Unscrupulousness : (n) (۱) بے احتیاطی ۔(۲) بے ایمانی؛ بے باکی؛ بے ڈھب پن ۔

Unscrutinized : (a) بے جانچا ہوا؛ جس کی جانچ پڑتال نہ کی گئی ہو ۔

Unsculptured : (a) جس پرصورت گری ، کندہ کاری اورتراش خراش کا کام نہ ہوا ہو؛ بے نقش ونگار؛ غیرمنقش؛ ہموار؛ مسطح ۔

Unseal : (v) مُہر توڑنا؛ ضبط، روک یا بندش سے ازاد کرنا ۔

Unsealed : (a) (۱) بے مُہر کیا ہوا؛ غیر سر بہ مُہر؛ جس پر مُہر نہ لگی ہو ۔(۲) مُہر شکستہ؛ جس کی مہر ٹوٹی ہوئی ہو ۔

Unseam : (v) ٹانکا، بخیہ یا سلائی کھولنا ۔

Unseamanlike : (a) غیرملاحانہ؛ جہازرانوں کی خصوصیت کے خلاف ۔

Unseamed : (a) (۱) بے شکن؛ بے بَل ۔(۲) بے بخیہ؛ بے دوخت؛ بے سلائی ۔

Unsearchable : (a) (۱) ناقابل تلاش؛ ناقابل جستجو؛ جو ڈھونڈا نہ جاسکے ۔ (۲) پُر اسرار ۔

Unsearchableness : (n) ناقابلِ جستجو ہونا؛ ناقابلِ تلاش ہونا؛ پُراسرار ہونا ۔

Unsearchably : (adv.) اس طور پر کہ ڈھونڈا نہ جاسکے؛ پُر اسرار طور پر ۔

Unsearched : (a) بے ڈھونڈا ہوا؛ جو ڈھونڈا نہ گیا ہو؛ جس کی تلاشی نہ کی گئی ہو؛ جسے چھانا نہ گیا ہو۔

Unseared : (a) (۱) (زخم وغیرہ) بے داغا ہوا؛ بے جلایا ہوا ۔ (۲) (قلب، ضمیر) جو مردہ نہ ہوا ہو؛ جو بے حس نہ ہوا ہو ۔

Unseason : (v) (۱) بے مزہ کرنا؛ بے چٹخارہ کرنا ۔ (۲) غیر دلچسپ بنانا ۔

Unseasonable : (a) (۱) بے وقت؛ نامناسب؛ بےموقع؛ بےمحل ۔ (۲) بے موسم؛ بے فصل کا ۔

Unseasonableness : (n) بے محل ہونا؛ بے موقع ہونا ۔

Unseasonably : (adv.) بے محل طریقے سے ؛ بے موقع طورپر ۔

Unseasonal . (a) (۱) جو موسم کی مناسبت یا لحاظ سے نہ ہو ۔ (۲) بے موسم؛ بے وقت ۔

Unseasoned : (a) (۱) بے مسالے کا؛ جو مسالے دار یا چٹپٹا نہ ہو ۔ (۲) ناپختہ؛ ناتجربہ کار؛ غیرموسم دیدہ؛ غیرسرد و گرم چشیدہ ۔

Unseat : (v) (۱) نشست سے الگ کرنا، خصوصاً گھوڑے کی پشت پر سے ہٹانا ۔ (۲) کسی عہدے، منصب وغیرہ سے الگ یا برطرف کرنا ۔

Unseaworthiness : (n) بحری سفر کے ناقابل ہونا ۔

Unseaworthy : (a) بحری سفر کے ناقابل ۔

Unseconded : (a) (۱) بے تائید؛ (تجویز) جس کی کسی نے تائید یا حمایت نہ کی ہو ۔ (۲) بے ساتھی کا؛ جس کو ڈوئیل کے لئے ساتھی نہ ملا ہو ۔

Unsecret : (a) (شاذ) غیرمخفی؛ غیرپوشیدہ؛ کھلا ہوا؛ ظاہر۔

Unsectarian : (a) غیرفرقہ وارانہ؛ فرقہ واری یا مذہبی تعصب سے پاک؛ جو کسی ایک گروہ کو پیش نظر نہ رکھے؛ فرقہ واری قیود اور حدود سے آزاد۔

Unsectarian : (n) غیر فرقہ پرست؛ وہ شخص جو گروہ یا فرقہ وارانہ تعصب سے پاک ہو ۔

Unsecular : (a) غیرسیکولر؛ جس میں مذہبی تفریق و امتیاز کو روا رکھا جائے ۔

Unsecured : (a) (۱) غیرمستحکم ۔ (۲) جو مضبوطی سے بند نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) بے کفالت (قرض) ۔

Unseduced : (a) (۱) جو پھسلایا نہ گیا ہو؛ جو پھسلانےمیں نہ آیا ہو ۔ (۲) (عورت) جو ورغلا کر بےعصمت نہ کی گئی ہو؛ جس کی آبرو ریزی نہ کی گئی ہو۔

Unseeable : (a) جو نظر نہ آسکے؛ جسے دیکھا نہ جاسکے ۔

Unseeing : (a) (شعوری طور پر) نہ دیکھنےوالا؛ قوت مشاہدہ سے خالی؛ بے مشاہدہ؛ نابینا؛ اندھا؛ شبہے سے خالی؛ شبہ نہ کرنے والا ۔

Unseeingly : (adv.) (شعوری طور پر) نہ دیکھتے ہوئے ۔

Unseemliness : (n) نازیبائی؛ نامناسب ہونا؛ ناشائستگی؛ بیہودہ پن ۔

Unseemly : (a) نامناسب؛ نازیبا؛ ناشائستہ؛ بیہودہ ۔

Unseemly : (adv.) نا زیبا طور پر ؛ نا شائستہ طور پر ۔

Unseen : (a) اَن دیکھا؛ جسے دیکھا نہ گیا ہو؛ نا دیدہ؛ غیرمرئی؛ جو نظر نہ آئے ۔

Unsegmented : (a) جو ٹکڑے ٹکڑے نہ کیا گیا ہو ۔

Unsegregated : (a) علاحدہ نہ کیا ہوا ۔

Unseizable : (a) (۱) ناقابل گرفت؛ جو گرفت میں نہ آسکے ۔ (۲) ناقابلِ ضبطی؛ جو چھینا یا قبضے میں نہ لایا جاسکے ۔

Unseized : (a) جو گرفت میں نہ ہو؛ غیرضبط شدہ ۔

Unseldom : (adv.) اکثر؛ بارہا ۔

Unselect : (a) غیرمنتخب؛ غیر چیدہ؛ بے چنا ہوا؛ جس میں صرف چیدہ افراد نہ ہوں بلکہ ہرقسم کے لوگ ملے جلے ہوں ۔

Unselected : (a) غیر منتخب؛ بے چُنا ہوا؛ جو منتخب نہ کیا گیا ہو۔

Unself : (v) خود غرضی سے پاک کرنا۔

Unselfconscious : (a) غیر خود آگاہ؛ غیر خود شعور۔

Unselfconsciously : (adv.) غیر خود آگاہانہ۔

Unselfconsciousness : (n) غیر خود آگاہی۔

Unselfish : (a) خود غرضی سے مبرا؛ جو خودغرض نہ ہو : بےغرض؛ بے لوث؛ بے غرضی کا؛ بے غرضانہ۔

Unselfishly : (adv.) بے غرضانہ طور پر ؛ بے غرضی سے؛ بے لوث طریقے سے۔

Unselfishness : (a) بے غرضی۔

Unsensational : (a) غیرسنسنی خیز؛ غیرہیجان انگیز : سنسنی نہ پیدا کرنے والا؛ جو طبیعتوں میں ہل چل، ہیجان یا سنسنی نہ پیدا کرے۔

Unsensationally : (adv.) غیر سنسنی خیز طور پر : بے سنسنی پیدا کئے ہوئے۔

Unsense : (v) (شاذ) بے حِس کرنا۔

Unsensed : (a) مبہم؛ جو کوئی واضح معنی نہ رکھتا ہو۔

Unsensible : (a) دیکھو Insensible

Unsensitive : (a) دیکھو Insensitive

Unsensualize : (v) حِسی سطح سے بلند کرنا؛ ارفع کرنا۔

Unsent : (a) بے بھیجا ہوا؛ جسے بھیجا نہ گیا ہو؛ غیر ارسال کردہ۔

Unsentenced : (a) جسے سزا نہ دی گئی ہو؛ سزا سے محفوظ۔

Unsentient : (a) غیر ذی حس؛ غیر مدرک؛ جس میں حِس نہ ہو۔

Unsentimental : (a) غیر جذباتی؛ غیر جذبات پرست؛ غیر جذبات پرستانہ؛ جذباتیت سے خالی۔

Unsentimentality : (n) غیر جذباتیت؛ جذباتیت سے خالی ہونا۔

Unsentimentally : (adv.) غیر جذباتی طور پر؛ جذباتیت سے الگ ہوکر۔

Unseparated : (a) علاحدہ نہ کیا ہوا؛ جو الگ نہ کیا گیا ہو۔

Unsepulchred/Unsepulchered : (a) غیرمدفون۔

Unserious : (a) غیرسنجیدہ؛ متانت اور سنجیدگی سے عاری۔

Unserved : (a) (۱) جس کی خدمت نہ کی گئی ہو۔(۲) (کھانا وغیرہ) جو میز پر نہ لگایا گیا ہو۔(۳) (سمن وغیرہ) جو پہنچایا نہ گیا ہو۔ (٤) (کلیسا) جس میں پادری نہ ہو۔

Unserviceable : (a) (۱) غیر کار آمد؛ جو کام میں نہ آسکے۔ (۲) جو فوجی کام کرنے کے قابل نہ ہو۔

Unserviceableness : (n) غیر کار آمد ہونا۔

Unserviceably : (adv.) غیر کار آمد طور پر۔

Unservile : (a) غیرغلامانہ۔

Unset : (v) جگہ سے ہٹانا۔

Unset : (a) (۱) بے جڑا ہوا؛ جسےفریم وغیرہ میں جڑا نہ گیا ہو۔ (۲) بے بٹھایا ہوا : اکھڑا ہوا (عضو، ہڈی وغیرہ)۔ (۳) جو غروب نہ ہوا ہو۔ (٤) بےلگایا ہوا (پھندا)۔

Unsetting : (a) غروب نہ ہونے والا۔

Unsettle : (v) (۱) جگہ سے ہٹانا۔(۲) خلل ڈالنا؛ الٹ پلٹ کرنا؛ درہم برہم کرنا۔ (۳) الجھن میں ڈالنا؛ پریشان کرنا۔(٤) جگہ سے ہٹنا؛ الٹ پلٹ ہونا؛ الجھن میں پڑنا؛ درہم برہم ہونا۔

Unsettled : (a) (۱) بے سکون؛ بے چین؛ مضطرب؛ درہم برہم۔ (۲) جو ایک مقررہ حالت پر نہ رہے؛ تغیر پذیر : جو تبدیلی اور حرکت کی حالت میں ہو۔(۳) جو پس و پیش کی حالت میں ہو۔ (٤) غیر فیصل؛ جس کا فیصلہ نہ ہوا ہو۔ (٥) جس کی کوئی مستقل قیام گاہ نہ ہو؛ بے ٹھکانا۔(٦) (خطہء زمین) غیرآباد۔(۷) (دماغی اعتبار سے) غیرمتوازن؛ مختل۔(۸) بے چکایا ہوا؛ ادا نہ کیا ہوا (قرض وغیرہ)۔

Unsettledness : (n) (۱) اضطراب؛ بے سکونی؛ بے چینی۔ (۲) تغیر پذیری۔(۳) پس وپیش کی حالت میں

ہونا ۔ (٤) غیر فیصل ہونا؛ غیر فیصلہ شدہ ہونا ۔ (٥) بے ٹھکانے ہونا؛ بے گھر ہونا ۔ (٦) غیرآباد ہونا ۔ (٧) (دماغی) عدم توازن ۔ (٨) بے چکایا ہوا ہونا؛ بے ادا کیا ہوا ہونا (قرض وغیرہ)۔

Unsettlement : (n) عدم استقرار؛ بے سکونی؛ اضطراب؛ بے چینی؛ الٹ پلٹ ۔

Unsettling : (a) بوکھلا دینے والا؛ پریشان کر دینے والا؛ الجھن میں ڈالنے والا ؛ (دماغ کو) مختل کر دینے والا؛ الٹ پلٹ کر دینے والا ۔

Unsevered : (a) غیر منقطع؛ جو جدا یا الگ نہ کیا گیا ہو ؛ مربوط؛ جڑا ہوا ۔

Unsew : (v) بخیہ ادھیڑنا؛ سلائی کھولنا ۔

Unsewed/Unsewn : (a) بے سلا ہوا ۔

Unsewered : (a) بے نالیوں کا؛ جہاں نالیوں کا انتظام نہ ہو ۔

Unsex : (v) (١) جنسی قوت سے محروم کرنا ۔ (٢) صنفی خصوصیت سے محروم کرنا (خصوصاً صنف لطیف کو)۔

Unsexed : (a) (١) جنسی قوت سے محروم ۔ (٢) صنفی خصوصیت سے محروم ۔

Unsexual : (a) غیر جنسی؛ جو جنس سے متعلق نہ ہو؛ غیرشہوانی۔

Unsexually : (adv.) غیر جنسی طور پر؛ غیر شہوانی طور پر ۔

Unshackle : (v) بیڑی سے آزاد کرنا؛ چھڑانا؛ آزاد کرنا ۔

Unshackled : (a) (١) جس کے پاؤں میں بیڑیاں نہ ہوں ۔ (٢) (مجازاً) آزاد؛ غیرمقید ۔

Unshaded : (a) (١) بے سایہ؛ جس پر سایہ نہ پڑتا ہو؛ کھلا ہوا ۔ (٢) جس میں روشنی کی آڑ نہ ہو ۔ (٣) (ڈرائنگ) بے سایہ؛ جس میں ہلکے اور گہرے رنگوں سے سائے اور روشنی کا فرق نہ دکھایا گیا ہو ۔

Unshadow : (v) (١) سائے سے الگ کرنا؛ (دھوپ یا بارش میں) رکھ دینا ۔ (٢) ظاہر کرنا؛ کھولنا ۔

Unshadowed : (a) جو سائے سے دھندلا نہ ہوا ہو؛ بے سایہ؛ جس پر سایہ نہ پڑ رہا ہو؛ ظلمت سے پاک ۔

Unshakeable/Unshakable : (a) جسے ہلایا نہ جاسکے؛ جو نہ ہلے؛ مضبوط؛ مستحکم؛ استوار ۔

Unshak(e)ableness : (n) مضبوطی؛ محکمی؛ استواری؛ ثابت قدمی۔

Unshakeably/Unshakably : (adv.) مضبوطی سے؛ استواری سے؛ ثابت قدمی سے ۔

Unshaken : (a) (١) بے ہلایا ہوا؛ جو ہلا نہ ہو؛ اٹل ۔ (٢) غیرمتزلزل؛ استوار؛ مضبوط؛ مستحکم؛ ثابت قدم ۔

Unshamed : (a) غیر شرمندہ؛ غیر شرمسار ۔

Unshape : (v) ہئیت بگاڑنا؛ صورت مسخ کرنا ۔

Unshaped : (a) بے ہئیت؛ بدہئیت؛ جسے مناسب شکل یا ہئیت نہ دی گئی ہو ۔

Unshapeliness : (n) غیرمتناسب ہونا؛ بے ڈول ہونا؛ بھداپن؛ بدصورتی۔

Unshapely : (a) غیرمتناسب؛ بے ڈول؛ بد صورت؛ بد قطع ؛ بھدا؛ بدقوارہ؛ کریہہ منظر ۔

Unshapen : (a) دیکھو Unshaped

Unshared : (a) بے شرکت؛ جس میں کوئی شریک نہ ہو؛ غیرمنقسم؛ جو حصوں میں تقسیم نہ ہو ۔

Unshattered : (a) (١) غیرشکستہ؛ جو پاش پاش یا ریزہ ریزہ نہ ہوا ہو ۔ (٢) جو برباد اور ضائع نہ ہوا ہو ۔ (٣) غیرمضمحل؛ جو تھک کر چور چور نہ ہوا ہو ۔ (٤) غیرمنتشر؛ بے بکھرا ہوا ۔

Unshaved : (a) بے مونڈی ہوئی ۔

Unshaven : (a) جس نے ڈاڑھی نہ مونڈی ہو؛ بے منڈی؛ بڑھی ہوئی (داڑھی والا)؛ ڈڑھیل ۔

Unshawl : (v) (اپنی) شال اتارنا ۔

Unsheathe : (v) نیام سے باہر نکالنا؛ کھولنا؛ ننگا کرنا ۔

Unsheathed : (a) نیام سے باہر؛ ننگا؛ کھلا ہوا ۔

Unshed : (a) (پتے) بے جھڑے ہوئے؛ بے گرائے ہوئے؛ (آنسو) بے بہایا ہوا ۔

Unshell : (a) خول توڑ کر نکالنا؛ چھلکا الگ کرنا ۔

Unshelled : (a) خول توڑ کر باہر نکالا ہوا؛ بے پوست کیا ہوا۔

Unsheltered : (a) (۱) غیر محفوظ (حملے وغیرہ سے)؛ کھلا ہوا (جس پر دھوپ، بارش وغیرہ کابچاؤ نہ ہو)۔ (۲) بے تامین؛ جو تامینی محصول سے محفوظ نہ کی گئی ہو ۔

Unsheltering : (a) پناہ نہ لینے والا ۔

Unshent : (a) (قدیم) نقصان نہ پہنچایا ہوا؛ برباد نہ کیا ہوا۔

Unshepherded : (a) حفاظت ونگہداشت سےمحروم ؛بےراعی ۔

Unshielded : (a) غیرمحفوظ؛ بے بچاؤ ۔

Unshifted : (a) بے بدلا ہوا؛ جسے بدلا نہ گیا ہو؛ جسے تبدیل نہ کیا گیا ہو ۔

Unshifting : (a) نہ بدلنے والا ۔

Unship : (v) (۱) جہاز سےسامان اتارنا ۔(۲) (بحری) (پتوار، مستول وغیرہ کو) بندھی ہوئی جگہ سے ہٹانا یا الگ کرنا۔

Unshipment : (n) (۱) جہاز سے سامان کا اتارا جانا ۔ (۲) (بحری) (پتوار، مستول وغیرہ کا) بندھی ہوئی جگہ سے ہٹایا جانا یا الگ کیا جانا ۔

Unshipped : (a) (مال) جسے جہازپر چڑھایا یا لادانہ گیا ہو ۔

Unshocked : (a) جس کو صدمہ نہ پہنچا ہو؛ جس کو دھچکا نہ لگا ہو؛ صدمے یا دھچکے سے محفوظ ۔

Unshod : (a) (۱) ننگے پاؤں؛ جوتا نہ پہنے ہوئے ۔(۲) (گھوڑا) بے نعل؛ جس کے نعل نہ جڑے ہوں ۔ (۳) (پہیا) جس میں ٹائر یا ہال نہ ہو ۔ (٤) جس میں لوہے کی تیز نوک نہ ہو ۔

Unshoe : (v) (پاؤں سے) جوتے اتارنا ۔

Unshorn : (a) (۱) غیربریدہ؛ بے کٹا ہوا ۔(۲) (کھیت وغیرہ) جس میں سے فصل نہ کاٹی گئی ہو ۔(۳) کم نہ کیا ہوا؛ گھٹایا نہ ہوا؛ بے تخفیف ۔

Unshortened : (a) کم نہ کیا ہوا؛ جو مختصر نہ کیا گیا ہو؛ بے تخفیف؛ بے چھوٹا کیا ہوا؛ بے گھٹایا ہوا ۔

Unshot : (a) (۱) بے چھوڑی ہوئی (بندوق) ۔(۲) بے چلایا ہوا (تیر) ۔(۳) جس پر ضرب یا نشانہ نہ لگایا گیا ہو ۔(٤) خلط ملط نہ کیا ہوا ۔

Unshoulder : (v) کندھے سے الگ کرنا؛ کندھے سے اتارنا ۔

Unshowered : (a) بے ترشح؛ ترشح نہ کیا ہوا ۔

Unshown : (a) بے دکھایا ہوا؛ جس کی نمائش نہ کی گئی ہو۔

Unshowy : (a) غیر زرق برق؛ غیر بھڑکیلا ۔

Unshrine : (v) روضہ یا درگاہ سے الگ کرنا؛ کسی مقدس مقام سے ہٹانا ۔

Unshrinkable : (a) نہ سکڑنے والا؛ جو نہ سکڑے ؛(کپڑا وغیرہ) جو سکڑ کر چھوٹا یا تنگ نہ ہو ۔

Unshrinking : (a) نہ سکڑنے والا ۔

Unshrinkingly : (adv.) نہ سکڑتے ہوئے ؛ بغیر سکڑے ہوئے ۔

Unshriven : (a) جو کفارہ ادا کرکے گناہوں سے پاک نہ ہوا ہو ؛ گنہگار ۔

Unshroud : (v) بے پردہ کرنا؛ ظاہر کرنا؛ کھولنا ۔

Unshrouded : (a) بے پردہ؛ کھلا ہوا؛ نمایاں؛ ظاہر ۔

Unshrunken : (a) بے سکڑا ہوا ۔

Unshuffled : (a) جو گڈمڈ نہ کیا ہوا ہو؛ بے ملایا ہوا ۔

Unshunnable : (a) ناقابلِ احتراز؛ نا قابلِ حذر ؛ جس سے گریزممکن نہ ہو؛ جس سے کترانا ممکن نہ ہو ۔

Unshut : (v) (شاذ) کھولنا ۔

Unshut : (a) کھلا ہوا؛ جو بند نہ ہو؛ کبھی بند نہ ہونے والا؛ ہمیشہ کھلا رہنے والا ۔

Unshutter : (v) جھلملی اٹھانا؛ جھلملی کھولنا ۔

Unshuttered : (a) جس کی جھلملی یا تختہ اٹھا ہوا ہو ۔

Unsinkableness/Unsinkability : (n) ڈوب نہ سکنا ۔

Unsinking : (a) غرق نہ ہونے والا ۔

Unsinning : (a) گناہ نہ کرنے والا ۔

Unsister : (v) بہن کے زمرے سے خارج کرنا ۔

Unsisterly : (a) غیرخواہرانہ؛ جو بہن کے لئے زیبا نہ ہو ۔

Unsizeable/Unsizable : (a) نامناسب سائز کا؛ چھوٹا ۔

Unsized : (a) (۱) یکساں سائز کا نہ بنایا ہوا ۔(۲) جس پر ایک خاص قسم کے گوند کا کلف نہ چڑھایا گیا ہو۔

Unskilful/Unskillful : (a) غیرمشتاق؛ غیرماہر؛ بے مہارت؛ بے سلیقہ؛ اناڑی۔

Unskilfully/Unskillfully : (adv.) عدم مہارت سے ؛ غیر چابک دستی سے ۔

Unskilfulness/Unskillfulness : (n) مہارت اور کارکردگی کا فقدان۔

Unskill : (n) عدم مہارت؛ ناآموزی؛ غیرماہر؛ بے تربیت یافتہ؛ بے سیکھا؛ اناڑی؛ ناآموز ۔

Unskilled : (a) جو ماہر یا مشتاق نہ ہو؛ ناتجربہ کار؛ جس نے تکنیکی تربیت حاصل نہ کی ہو ۔

Unskimmed : (a) (۱) (دودھ) جس کی بالائی نہ اتا ری گئی ہو ۔(۲) جس پر ایک باریک تہ نہ چڑھائی گئی ہو۔

Unskinned : (a) جس کی کھال نہ کھینچی گئی ہو؛ جس کا پوست نہ اتارا گیا ہو ۔

Unslacked : (a) (۱) بے ڈھیلا کیا ہوا ۔(۲) بے دھیما یا کم کیا ہوا؛ بے تخفیف؛ بے بجھایا ہوا ۔

Unslackened : (a) جو ڈھیلا نہ ہوا ہو؛ جو سست نہ ہوا ہو؛ بے تخفیف؛ جس کی شدت میں کمی نہ آئی ہو ۔

Unslackening : (a) ڈھیل نہ دینے والا؛ تخفیف نہ کرنے والا؛ سخت؛ شدید ۔

Unslain : (a) جسے قتل نہ کیا گیا ہو ۔

Unshy : (a) غیر شرمیلا؛ بے جھپك؛ بے شرم؛ بے حیا ۔

Unshyly : (adv.) بے جھپك طریقے سے؛ بے لجائے ہوئے ۔

Unsifted : (a) (۱) بے چھنا ہوا؛ جسے چھانا نہ گیا ہو ۔ (۲) جس کی چھان بین نہ کی گئی ہو؛ بے جانچی ہوئی ۔

Unsighing : (a) آہ نہ کرنے والا؛ آہ نہ کھینچنے والا ۔

Unsight : (v) دیکھنے نہ دینا؛ دیکھنے سے باز رکھنا ۔

Unsight/Unsighted : (a) بے دیکھا ہوا؛ بے جانچا ہوا؛ جسے اچھی طرح دیکھا اور پرکھا نہ گیا ہو ۔

Unsightliness : (n) بدصورتی؛ بدنمائی ۔

Unsightly : (a) بد صورت؛ بدنما؛ کریہہ ۔

Unsignalled : (a) بے اشارہ کیا ہوا ۔

Unsigned : (a) بے دستخط؛ جس پر دستخط نہ کیا گیا ہو ۔

Unsignificant : (a) دیکھو Insignificant

Unsignifying : (a) معنی ظاہرنہ کرنے والا؛ دلالت نہ کرنے والا۔

Unsilenceable : (a) جسے خاموش نہ کیا جاسکے؛ جسے چپ نہ کیا جاسکے ۔

Unsilenced : (a) غیرخاموش؛ جسے چپ نہ کیا گیا ہو ۔

Unsilvered : (a) (۱) جس پر چاندی کی قلعی نہ کی گئی ہو ۔ (۲) (آئینہ) جس کی پشت پر پارہ نہ چڑھایا گیا ہو ۔(۳) جو چاندی کی مانند سفید نہ کیا ہوا ہو ۔

Unsimilar : (a) غیرمماثل؛ غیرمشابہ؛ برعکس؛ بر خلاف ۔

Unsimple : (a) غیرسادہ ۔

Unsin : (v) بعد کے عمل سے (گناہ کو) کالعدم کرنا یا مٹانا ۔

Unsincere : (a) دیکھو Insincere

Unsinew : (v) کمزور کرنا ۔

Unsinewed : (a) کمزور کیا ہوا؛ غیر قوی ۔

**Unslaked : (a)** (١) بے بجھی ہوئی (پیاس) ؛ جس کا خاتمہ یا تخفیف نہ ہوئی ہو ۔(٢) (چونا) بے بجھا ۔

**Unslate : (v)** سلیٹوں کو الٹ دینا ۔

**Unslaughtered : (a)** ذبح نہ کیا ہوا ۔

**Unslave : (v)** غلامی سے نجات دینا؛ آزاد کرنا ۔

**Unsleeping : (a)** (١) بے خواب؛ نہ سونے والا؛ غیرخوابیدہ ۔ (٢) سدا چوکس؛ ہمیشہ فعال اور ہوشیار رہنے والا ۔

**Unslept : (a)** (١) بے خواب؛ بے سویا ہوا ۔(٢) (بستر وغیرہ) جس پر نہ سویا گیا ہو ۔

**Unsling : (v)** الگ کرنا؛ جدا کرنا؛ کھولنا ۔

**Unslip : (v)** آزاد کرنا؛ کھلا چھوڑنا ۔

**Unslipping : (a)** غیرآزادانہ ۔

**Unsluice : (v)** (١) بہنے دینا ۔(٢) نکاسی کی صورت پیدا کرنا ۔

**Unslumbering : (a)** (١) نہ سونے والا ۔(٢) سدا چوکس؛ ہمیشہ فعال اور ہوشیار رہنے والا ۔

**Unsmart : (a)** (١) غیر ہوشیار؛ جو تیز اور حاضر جواب نہ ہو ۔(٢) غیرطرح دار ۔

**Unsmeared : (a)** بے داغ؛ بے دھبّا ۔

**Unsmelted : (a)** (کچی دھات) پگھلا کر صاف نہ کی ہوئی ۔

**Unsmiled : (a)** جو نہ مسکرایا ہو ۔

**Unsmiling : (a)** غیرمتبسّم ۔

**Unsmilingly : (adv.)** بے مسکراہٹ کے؛ بغیرتبسم کئے ۔

**Unsmilingness : (n)** غیرمتبسم ہونا ۔

**Unsmirched : (a)** بے داغ؛ بے دھبّا ۔

**Unsmitten : (a)** غیر مغلوب ۔

**Unsmoked : (a)** (١) بے پیا ہوا (سگریٹ وغیرہ) ۔(٢) جو دھواں لگنے سے خراب نہ ہوا ہو؛ جو دھوئیں میں نہ پکایا گیا ہو ۔

**Unsmooth : (a)** کھردرا؛ کھرکھرا؛ ناہموار ۔

**Unsmooth : (v)** کھردرا بنانا؛ ناہموار کرنا ۔

**Unsmoothed : (a)** کھردرا؛ ناہموار؛ جسے ہموار یا چکنا نہ کیا گیا ہو ۔

**Unsmotherable : (a)** (معاملہ، بات وغیرہ) جسے دبایا نہ جاسکے؛ جسے چھپایا نہ جاسکے؛ جسے ظاہر ہونے سے روکا نہ جاسکے ۔

**Unsnap : (v)** ڈھیلا کرنا؛ کھولنا ۔

**Unsnarl : (v)** سُلجھانا؛ گانٹھ یا گرہ کھولنا؛ عُقدہ حل کرنا ۔

**Unsnubbable : (a)** جس پر ڈانٹ کا کوئی اثر نہ ہو ۔

**Unsnuffed : (a)** (شمع ، بتی) جس کا گُل نہ تراشا گیا ہو ۔

**Unsober : (a)** (١) اعتدال سے متجاوز ۔(٢) غیر سنجیدہ؛ غیر متین ۔(٣) نشے میں دُھت ۔

**Unsoberly : (adv.)** (١) اعتدال سے تجاوز کرکے ۔ (٢) غیر سنجیدہ طور پر؛ بے متانت کے ۔(٣) نشے میں دُھت ہوکر ۔

**Unsoberness : (n)** (١) اعتدال سےتجاوز کرنا ۔(٢) غیرمتانت؛ غیر سنجیدگی ۔ (٣) نشے میں دُھت ہونا؛ مخمور ہونا ۔

**Unsociability : (n)** (١) کم آمیزی؛ دیرآشنائی؛ ناملنساری ۔ (٢) بے میل ہونا؛ بے جوڑ ہونا؛ متباٸن ہونا ۔

**Unsociable : (a)** (١) ناملنسار؛ کم آمیز؛ دیر آشنا ۔(٢) غیر صحبت پسندانہ؛ کم آمیزی کا ۔ (٣) بے میل؛ بےجوڑ؛ متباٸن ۔

**Unsociableness : (n)** دیکھو Unsociability

**Unsociably : (adv.)** (١) ناملنساری سے؛ کم آمیزی سے ۔ (٢) بے میل طور پر؛ بے جوڑ طریقے سے ۔

**Unsocial : (a)** (١) غیر معاشرت پسند؛ غیرمعاشرت پسندانہ ۔(٢) غیرسماجی؛ غیرمعاشرتی ۔ (٣) سماج دشمن؛ سماج مخالف ۔

**Unsociality : (n)** (١) غیرمعاشرت پسندی ۔(٢) سماج دشمنی؛ سماج مخالفت ۔

Unsocket : (v) بے خانہ کرنا؛ بے ساکٹ کرنا؛ ساکٹ سے الگ کرنا۔

Unsodden : (a) بے بھیگا ہوا؛ خُشک۔

Unsoftened : (a) جو نرم یا ملائم نہ کیا گیا ہو؛ سخت؛ کڑا؛ ناملائم۔

Unsoiled : (a) (۱) جو گرد یا مٹی سے آلودہ نہ ہوا ہو؛ جو میلا نہ ہو ۔ (۲) بے داغ؛ آلودگی سے پاک؛ بدنامی سے محفوظ۔

Unsold : (a) جسے بیچا نہ گیا ہو؛ غیرفروخت کردہ۔

Unsolder : (v) جدا کرنا؛ الگ کرنا۔

Unsoldered : (a) (۱) جسے جوڑا نہ گیا ہو ۔(۲) الگ کیا ہوا۔

Unsoldier : (v) فوجیوں کے زُمرے سے خارج کرنا۔

Unsoldierlike : (a) غیرسپاہیانہ؛ جوفوجیوں کی طرح نہ ہو۔

Unsoldierly : (a) غیرسپاہیانہ؛ غیربہادرانہ؛ جو فوجی خصوصیات کا حامل نہ ہو ؛ جو فوجی خصوصیات سے مطابقت نہ رکھتا ہو۔

Unsolemn : (a) (۱) غیرسنجیدہ؛ بے رُعب۔(۲) (وصیت نامہ) جس پر وصی کا نام نہ ہو۔

Unsolicited : (a) بن مانگا؛ غیرطلبیدہ؛ جوخودبخود دیاجائے۔

Unsolicitous : (a) غیرآرزومند؛ جسےآرزو نہ ہو (کسی خاص چیز کی) ۔ (۲) غیر متفکر؛ غیر متردد؛ جو فکرمند یا پریشان نہ ہو۔

Unsolid : (a) (۱) جو ٹھوس نہ ہو؛ غیرجامد ۔(۲) کم زور؛ نا مضبوط؛ غیرمستحکم ۔ (۳) بے بنیاد؛ ناقابلِ اعتبار ۔(٤) غیرمعقول؛ غلط؛ غیرمدلل۔

Unsolidly : (a) غیرجامد طور پر؛ کم زورطور پر۔

Unsolidness : (n) غیرجامد ہونا؛ ٹھوس نہ ہونا؛ کم زوری۔

Unsolvable : (a) ناقابلِ حل۔

Unsolved : (a) غیرحل شدہ؛ لاینحل؛ جو حل نہ ہوا ہو۔

Unson : (v) (بیٹے کو) عاق کرنا۔

Unsonlike : (a) جو بیٹے کے شایانِ شان نہ ہو؛ غیر پسرانہ۔

Unsoothed : (a) (۱) بے تسکین؛ بے تخفیف؛ جس میں تسکین یا تخفیف نہ ہوئی ہو ۔ (۲) جس کی خفگی دورنہ ہوئی ہو؛ جس کا غصہ فرو نہ ہوا ہو۔

Unsophistical : (a) غیرمغالطہ آمیز؛ جس میں دھوکا دینے والے استدلال سے کام نہ لیا گیا ہو۔

Unsophistically : (adv.) غیرمغالطہ آمیز طور پر۔

Unsophisticate : (a) (۱) بے میل؛ خالص؛ جس میں تبدیلی یا بگاڑ پیدا نہ ہوا ہو ۔(۲) بھولا بھالا؛ سادہ لوح؛ سادہ دل ۔(۳) سادہ؛ بے تصنع؛ بے بناوٹ۔

Unsophisticated : (a) (شاذ) دیکھو Unsophisticate

Unsophistication : (n) (۱) تبدیل یا بگاڑ سے محفوظ ہونا؛ بے میل ہونا؛ خالص ہونا ۔ (۲) بھولاپن؛ سادہ لوحی؛ سادہ دلی ۔(۳) سادگی؛ عدم تصنّع۔

Unsorted : (a) بے چھانٹا ہوا؛ جسے الگ الگ نہ کیا گیا ہو۔

Unsought : (a) (۱) بے ڈھونڈا ہوا؛ جس کی تلاش نہ کی گئی ہو؛ جس کے حصول کے لئے سعی نہ کی گئی ہو ۔(۲) غیرطلبیدہ؛ بِن مانگا۔

Unsoul : (v) روح سے محروم کرنا؛ بے روح کرنا۔

Unsouled : (a) بے روح۔

Unsound : (a) (۱) بیمار؛ غیرصحت مند ۔(۲) غیرصحیح؛ جس میں مرض کی علامات پائی جائیں ؛ خراب ؛ ناقص ۔(۳) سڑا ہوا ؛ بگڑا ہوا ۔ (٤) غیرمعقول؛ غیرمدلل؛ غلط؛ ناقابلِ قبول۔

Unsoundable : (a) جس کی گہرائی معلوم نہ ہو سکے۔

Unsounded : (a) (۱) جس کی گہرائی یا تھاہ معلوم نہ کی گئی ہو؛ جس کا عندیہ معلوم نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) جس کا تلفظ نہ کیا گیا ہو؛ جسے بولا نہ گیا ہو؛ بے تلفظ؛ بے آواز ۔(۳) بے بجایا ہوا۔

Unsoundly : (adv.) (۱) غیرصحت مند طور پر ۔(۲) غیر صحیح طور پر؛ خراب اور ناقص طریقے سے ۔ (۳) نامعقول اور غلط طریقے سے؛ ناقابلِ قبول طور پر۔

Unsoundness : (n) (۱) بیماری؛ غیرصحت مندی ۔(۲) خرابی؛ نقص؛ بگاڑ ۔ (۳) نامعقولیت؛ غلطی؛ غیرمدلل ہونا؛ ناقابلِ قبول ہونا۔

Unsoured : (a) (۱)جو کھٹّانہ ہوا ہو ۔(۲) جس میں بدمزاجی پیدا نہ ہوئی ۔(۳) جس میں بدمزاجی نہ پیدا ہوئی ہو ۔

Unsown : (a) (۱) (بیج) جسے بویا نہ گیا ہو؛ بے بویا ہوا ۔ (۲) (کھیت) جس میں تخم ریزی نہ ہوئی ہو ۔

Unspared : (a) غیر زائد؛ بے بچا ہوا؛ غیرپس انداختہ؛ جو وقت ضرورت کے لئے اٹھا نہ رکھا گیا ہو ۔

Unsparing : (a) (۱) بے رحم؛ سخت گیر؛ بے درد؛ سخت گیرانہ؛ بے رحمانہ؛ بے دردانہ ۔ (۲) فیاض؛ جوکفایت شعار نہ ہو؛ بے دریغ؛ بے اندازہ؛ فیاضانہ۔

Unsparingly : (adv.) (۱) بے رحمی سے؛ بے دردی سے ؛ سخت گیری سے ۔(۲) بےدریغ؛ دل کھول کر؛ فیاضانہ ۔

Unspawned : (a) غیر پیدا کردہ ۔

Unspeak : (v) اپنی بات واپس لینا ۔

Unspeakable : (a) (۱) (اچھے معنی میں) ناقابل بیان؛ بیان سے باہر ۔(۲) ناگفتہ بہ؛ بہت برا؛ ہولناک ۔

Unspeakableness : (n) (۱) بیان سے باہر ہونا ۔(۲) ناگفتہ بہ ہونا؛ بہت برا ہونا ۔

Unspeakably : (adv.) (۱) ناقابلِ بیان طریقے سے ۔(۲) ناگفتہ بہ انداز میں۔

Unspeaking : (a) نہ بولنے والا؛ خاموش؛ چُپ ۔

Unspecialized : (a) (خاص مقصد یا کام کے لئے) مخصوص نہ کیا ہوا ۔

Unspecific : (a) عام؛ غیرمخصوص؛ جو کسی خاص موضوع سے متعلق نہ ہو؛ غیرمقرّرہ؛ غیرمعیّنہ ۔

Unspecified : (a) غیر مصرح؛ بے تصریح؛ جس کی تصریح نہ کی گئی ہو ۔

Unspectacled : (a) چشمہ نہ لگائے ہوئے ۔

Unspeculative : (a) (۱) جس میں غوروفکر نہ ہو؛ جو غور وفکر کا عادی نہ ہو ۔(۲) جس میں خطرہ نہ ہو؛ خطرے سے خالی۔

Unsped : (a) ناکامیاب؛ نامراد؛ ناتمام ۔

Unspell : (v) جادو کے اثر کو زائل کرنا؛ جادو کے اثر سے نکالنا۔

Unspellable : (a) جس کی ہجّے نہ کی جا سکیں ۔

Unspent : (a) (۱) غیرصرف شدہ؛ بے صرف کیا ہوا؛ بے خرچ کیا ہوا؛ جسے استعمال نہ کیا گیا ہو ۔(۲) بے تھکا ہوا؛ جو شل نہ ہوا ہو ۔

Unsphere : (v) دائرے سے الگ کرنا؛ جگہ سے ہٹانا ۔

Unsphered : (a) دائرے سے الگ کیا ہوا؛ اپنی جگہ سے ہٹایا ہوا۔

Unspiced : (a) بے مسالا؛ جس میں گرم مسالا نہ دیا گیا ہو ۔

Unspied : (a) (۱) جس کی جاسوسی نہ کی گئی ہو؛ خفیہ طور پر جس کی نگرانی نہ کی گئی ہو ۔ (۲) بے دیکھا ہوا؛ بے جانچا ہوا ۔

Unspike : (v) کانٹی یا میخ نکالنا یا الگ کرنا؛ کیل نکال کر بندوق یا توپ کے پیالے کا منہ کھولنا ۔

Unspilled/Unspilt : (a) بے گرایا ہوا؛ بے بہایا ہوا ۔

Unspin : (v) اینٹھن کھولنا؛ اینٹھن دور کرنا ۔

Unspiritual : (a) غیرروحانی؛ خلافِ روحانیت؛ مادّیت پسند؛ مادّی؛ دنیاوی۔

Unspiritually : (adv.) غیر روحانی طریقے سے؛ مادیّت پسندی سے ۔

Unspiritualness : (n) غیر روحانی ہونا؛ مادیّت پسندی؛ مادیّت ۔

Unspiritualize : (v) غیر روحانی بنانا؛ مادّی بنانا؛ روحانی خصوصیات سے محروم کرنا ۔

Unsplit : (a) غیر منقسم؛ جو ٹکڑے نہ ہوا ہو ۔

Unspoiled/Unspoilt : (a) جو تباہ یا برباد نہ ہوا ہو؛ جو خراب نہ ہوا ہو؛ جو بگڑا نہ ہو ۔

Unspoken : (a) (۱) جسے زبان سے ادا نہ کیا گیا ہو؛ ناگفتہ ؛ بِن کہا ۔ (۲) جو کہا نہ گیا ہو ۔ (۳) خاموش ۔

Unspontaneous : (a) جس میں بے ساختہ پن نہ ہو؛ جس میں آورد ہو ؛ بناوٹ کا؛ تکلّف کا ۔

Unsporting/Unsportmanlike : (a) جس میں سچّے کھلاڑی کی شان نہ ہو؛ جو سچے کھلاڑی کے شایان نہ ہو؛ (بول چال) خلاف مردانگی؛ بانکپن کے خلاف ۔

Unspotted : (a) (۱) بے دھبّے کا؛ جس پر داغ نہ ہوں ۔ (۲) غیر آلودہ؛ پاک؛ بے داغ؛ ہر طرح کے الزام سے پاک ۔

Unspread : (a) بے پھیلایا ہوا ۔

Unspun : (a) (اون یا کپاس) بے کاتا ہوا ۔

Unspurred : (a) مہمیز نہ کیا ہوا؛ جسے ایڑ نہ لگائی گئی ہو ۔

Unsquandered : (a) (روپے، جانداد وغیرہ) جسےفضول خرچی سے برباد نہ کیا گیا ہو؛ جسے پھونکا نہ گیا ہو؛ جس کا اسراف نہ کیا گیا ہو ۔

Unsquared : (a) جو مربع نہ کیا گیا ہو؛ جو چورس یا ہموار نہ کیا گیا ہو؛ جو تصفیہ کر کے ہموار نہ کیا گیا ہو ۔

Unsqueezed : (a) غیر افشردہ؛ بے نچوڑا ہوا ۔

Unstability : (n) دیکھو Instability

Unstable : (a) (۱) جو مضبوطی سے قائم نہ ہو؛ ناپائیدار؛ متزلزل ۔ (۲) تغیر پذیر؛ بدلنے والا ۔ (۳) ناقابلِ اعتبار؛ متلون ۔ (٤) غیروفادار؛ بےوفا ۔ (٥) غیر متوازن؛ بےتوازن ۔

Unstableness : (n) (۱) ناپائیداری؛ تزلزل ۔ (۲) تغیر پذیری؛ بدلتے رہنے کی صفت؛ تلوّن ۔

Unstably : (adv.) ناپائیداری سے؛ متزلزل طور پر؛ تغیر پذیری سے؛ بدلتے ہوئے ۔

Unstaid : (a) (۱) بے قابو؛ بے ضبط ؛ (قدیم) غیر سنجیدہ؛ غیر متین؛ سبک سر؛ خفیف الحرکات ۔ (۲) متلون؛ بدلنے والا ۔

Unstaidly : (adv.) (۱) بے ضبطی سے؛ غیر سنجیدگی سے؛ سبک سری سے؛ خفیف الحرکتی سے ۔ (۲) تلوّن سے ۔

Unstaidness : (n) (۱) بے ضبطی ؛ غیر سنجیدگی ؛ سبک سری ؛ خفیف الحرکتی ۔ (۲) تلوّن؛ تزلزل ۔

Unstainable : (a) جس پر داغ نہ لگ سکے ۔

Unstained : (a) جس پر دھبا نہ ہو؛ بے داغ؛ بے دھبا؛ الزام سے پاک ۔

Unstamped : (a) بے اسٹامپ کا؛ بے ٹکٹ لگا ہوا ۔

Unstanchable : (a) (زخم) جس سے خون کا بہنا روکا نہ جاسکے ۔

Unstanched : (a) (زخم) جس سے ہنوز خون بہہ رہا ہو ۔

Unstarched (a) بے کلف ۔

Unstarred : (a) جو ستاروں سے نہ سجایا گیا ہو؛ (عبارت یا لفظ) جس پر نجمہ یا ستارے کا نشان نہ بنایا گیا ہو ۔

Unstartled : (a) جو چونکایا نہ گیا ہو؛ جو چونک نہ اٹھا ہو ۔

Unstate : (v) مملکت کے مرتبے یا عہدے سے محروم کرنا ۔

Unstated : (a) بے بیان کیا ہوا؛ بے تصریح؛ جو الفاظ میں ظاہر نہ کیا گیا ہو؛ صریحی ۔

Unstatesmanlike : (a) غیر مدبّرانہ؛ خلاف تدبّر ۔

Unstatutable : (a) غیر قانونی؛ جو ضابطے یا قانون کے خلاف ہو؛ خلافِ قانون؛ خلافِ ضابطہ ۔

Unstatutably : (adv.) غیر قانونی طور پر؛ خلافِ قانون طریقے پر ۔

Unstayed : (a) (۱) بے مزاحمت ۔ (۲) بے سہارا ۔ (۳) غیر مستقیم ۔

Unstaying : (a) نہ ٹھہرنے والا؛ قیام نہ کرنے والا؛ گریز پا ۔

Unsteadfast : (a) (۱) غیر مستقل؛ غیر ثابت قدم ؛ ارادے کا کچا؛ بے استقلال؛ مذبذب ۔ (۲) متلوّن ۔

Unsteadfastly : (adv.) (۱) بے استقلالی سے؛ غیر ثابت قدمی سے؛ تذبذب کے ساتھ ۔ (۲) تلوّن سے ۔

Unsteadfastness : (n) (۱) بے استقلالی؛ غیر ثابت قدمی؛ تذبذب ۔ (۲) تلوّن ۔

Unsteadily : (adv.) (۱) ڈگمگاتے ہوئے ۔ (۲) غیر مستقل یا غیرمعین طور پر ۔ (۳) بے استقلالی یا تلوّن سے ۔ (٤) بد چلنی سے ۔

Unsteadiness : (n) (۱) ڈگمگاتا ہوا ہونا؛ نا مضبوطی ۔ (۲) غیر مستقل یا غیر معین ہونا؛ بے استقلالی؛ تلوّن ۔ (۳) بد چلنی؛ آوارگی۔

Unsteady : (a) (۱) متزلزل؛ ڈگمگاتا ہوا؛ جو مضبوطی سے قائم نہ ہو ۔ (۲) غیر مستقل ؛ تغیر پذیر ۔ (۳) متلوّن ؛ مذبذب ؛ ڈانوا ڈول ۔ (٤) بدچلن؛ ہرجائی؛ آوارہ ۔

Unsteady : (v) متزلزل کرنا؛ ہلا دینا ۔

Unsteel : (v) نرم کرنا ۔

Unsteeped : (a) غیر شرابور؛ جو غرق یا ڈوبا ہوا نہ ہو ۔

Unstep : (v) مستول کو اس کے چبوترے یا خانے سے الگ کرنا ۔

Unsterilized : (a) جسے نباتی جراثیم سے پاک نہ کیاگیا ہو ۔

Unstick : (v) (۱) چھڑانا؛ کسی چیز کو علاحدہ کر نا کہ وہ پھر نہ چپکے ۔ (۲) (طیارہ) اڑانا ۔

To come unstuck : (روز مرّہ) نا کام ہونا؛ مغموم و مایوس ہونا ۔

Unstick : (n) اڑان ۔

Unstiffen : (v) ملائم کرنا؛ کڑا پن دور کرنا؛ لچک دار بنانا؛ لوچ دار بنانا ۔

Unstiffened : (a) نرم؛ لچک دار؛ کڑاپن دور کیا ہوا ۔

Unstifled : (a) جس کا گلا نہ گھونٹا گیا ہو ۔

Unstilled : (a) بے سکون؛ بے تسکین؛ دھیما نہ کیا ہوا ۔

Unstimulated : (a) بے ابھارا ہوا؛ بے اکسایا ہوا؛ بے تحریک؛ جسےتحریک نہ دی گئی ہو ۔

Unstimulating : (a) نہ ابھارنے والا؛ غیر محرّک ۔

Unstinted : (a) بے دریغ؛ وافر؛ کثیر ۔

Unstintedly : (adv.) بے دریغ طور پر؛ وافر طور پر ۔

Unstinting : (a) فیاض؛ فیاضانہ؛ کثیر؛ بہت زیادہ ۔

Unstintingly : (adv.) فیاضانہ طور پر؛ کثرت سے؛ بہتات سے ۔

Unstirred : (a) (۱) بے ہلایا ہوا؛ بے جنبش ۔ (۲) غیر مشتعل؛ بے بھڑکایا ہوا؛ بے چلایا ہوا؛ جوش میں نہ لایا ہوا؛ بے ابھارا ہوا ۔

Unstirring : (a) نہ بھڑکانے والا؛ حرکت میں نہ لانے والا؛ جوش میں نہ لانے والا؛ غیر اشتعال انگیز ۔

Unstitch : (v) سلائی یا بخیہ کھولنا ۔

Unstitched : (a) بے بخیہ؛ بے ٹانکا ۔

Unstock : (v) (۱) جہاز کے رسّوں کو لکڑی کے کندے سے کھول دینا ۔ (۲) (بندوق کا) کندا الگ کرنا ۔ (۳) مویشیوں، رہنے والوں اور پودوں سے خالی کرنا ۔

Unstocked : (a) (۱) بے کندا؛ (بندوق) جس میں کندا نہ لگا ہو ۔ (۲) بے ذخیرہ؛ (ذخیرہ سے) خالی ۔

Unstockinged : (a) موزے نہ پہنے ہوئے ۔

Unstooping : (a) نہ جھکنے والا ۔

Unstop : (v) (۱) کھولنا؛ کسی قسم کی رکاوٹ سےآزاد کرنا ۔ (۲) کارک یا ڈاٹ وغیرہ الگ کرنا ۔

Unstoppable : (a) جسے روکا نہ جا سکے؛ جسے ٹھہرایا نہ جا سکے ۔

Unstopped : (a) (۱) بند نہ کیا ہوا؛ بے روکا ہوا ۔ (۲) بے رکاوٹ ۔ (۳) (صوت) (مصمتہ) کسی قدر کھلا ہوا ۔ (٤) ایسی سطر جس کے معنی دوسری سطر کے بغیر مکمل نہ ہوں ۔

Unstopper : (v) بے کارک کرنا؛ بے ڈاٹ کرنا ۔

Unstore : (v) گودام سے نکالنا؛ ذخیرے سے باہر نکالنا ۔

Unstored : (a) (۱) جس میں (کسی خاص چیز کا) ذخیرہ نہ ہو؛ خالی (کسی خاص چیز سے) ۔ (۲) جو گودام میں نہ رکھوایا گیا ہو ۔

Unstow : (v) بوجھ اتارنا ۔

Unstrain : (v) تناؤ دور کرنا ۔

Unstrained : (a) (۱) بے کھینچا ہوا ۔ (۲) جو آورد نہ ہو؛ فطری؛ برجستہ ۔ (۳) بے چھنا ہوا؛ جسے چھان کر صاف نہ بنایا گیا ہو ۔

Unstrap : (v) فیتے کو کھولنا یا ڈھیلا کرنا ۔

Unstratified : (a) جو طبق در طبق نہ ہو؛ جس کا جماؤ تہ بہ تہ نہ ہوا ہو ۔

Unstreaked : (a) بے دھاری؛ بے لکیر؛ جس پر دھاریاں نہ کھینچی گئی ہوں ۔

Unstrengthen : (v) کم زور کرنا؛ ناتواں کرنا ۔

Unstrengthened : (a) کم زور؛ ناتواں ۔

Unstressed : (a) (۱) جس پر زور نہ دیا گیا ہو ۔ (۲) لفظ کا وہ بول جس پر تاکید نہ ہو ۔

Unstretch : (v) (۱) تناؤ کم کرنا ؛ ڈھیلا کرنا ۔ (۲) ڈھیلا ہونا؛ سست ہونا ۔

Unstricken : (a) بے ضرب؛ جس پر ضرب نہ لگی ہو ۔

Unstring : (v) (۱) (کمان یا آلہء موسیقی کے) تار کو ڈھیلا کرنا یا الگ کرنا ۔ (۲) بٹوے کی ڈوری کھولنا ۔ (۳) دھاگے سے الگ کرنا ۔ (٤) کمزور کرنا؛ متغیر کرنا؛ مضطرب کرنا ۔

Unstringed : (a) دیکھو Unstrung

Unstriped : (a) بے دھاری والا؛ جس پر دھاریاں نہ ہوں ۔

Unstripped : (a) جو ننگا نہ ہو؛ غیر برہنہ؛ جو بے غلاف نہ ہو ۔

Unstruck : (a) جس پر ضرب نہ لگی ہو ۔

Unstructured : (a) بے ساخت؛ بے تعمیر ۔

Unstrung : (a) (۱) جس کے تار ڈھیلے کر دیئے گئے ہوں یا کھول دیئے گئے ہوں ۔ (۲) مضطرب؛ پریشان؛ گھبرایا ہوا ۔

Unstudied : (a) (۱) بے پڑھا ہوا؛ بے علم ۔ (۲) جس میں کوشش یا صنعت کو دخل نہ ہو؛ بے ساختہ؛ قدرتی ۔

Unstudious : (a) (طالب علم) جو محنتی نہ ہو؛ جو مطالعہ میں غرق نہ رہتا ہو ۔

Unstuffed : (a) (۱) بے بھرائی؛ جس کے اندر کوئی چیز بھری ہوئی نہ ہو ۔ (۲) بے بھرا ہوا؛ بے ٹھونسا ہوا ۔

Unstuffy : (a) غیر رسمی ۔

Unstung : (a) (۱) بے ڈنک مارا ہوا ۔ (۲) جسے چوٹ نہ لگی ہو یا صدمہ نہ پہنچا ہو ۔

Unstylish : (a) غیر وضع دار؛ غیر شان دار؛ بے وضع ۔

Unsubduable : (a) جسے زیر نہ کیا جا سکے؛ جسے دبایا نہ جا سکے ۔

Unsubdued : (a) (۱) غیر مغلوب؛ غیر مفتوح؛ جس پر غلبہ یا فتح نہ حاصل ہوئی ہو ۔ (۲) جو دبایا یا روکا نہ گیا ہو ۔

Unsubduedness : (n) غیر مغلوب ہونا؛ غیر مفتوح ہونا ۔

Unsubject : (a) (۱) غیر ماتحت؛ غیر محکوم ۔ (۲) (برائی، بیماری وغیرہ کا) مادہ نہ رکھنے والا ۔ (۳) جس کو نقصان یا خطرہ نہ ہو ۔ (٤) غیر مشروط؛ بے شرط ۔

Unsubjected : (a) (۱) غیر مغلوب؛ غیر محکوم ۔ (۲) جسے ہدف نہ بنایا گیا ہو؛ جسے تختہء مشق نہ بنایا گیا ہو ۔

Unsubjugated : (a) غیر مسخّر ؛ غیر مفتوح ؛ غیر مطیع ۔

Unsublimed : (a) (۱) بے تصعید؛ جس کی تصعید نہ کی گئی ہو ۔ (۲) جسے پاکیزہ تر اور لطیف تر نہ بنایا گیا ہو ۔ (۳) جسے اوج پر نہ پہنچایا گیا ہو ۔

Unsubmerged : (a) جو غرقاب نہ ہوا ہو؛ جو تہِ آب نہ ہوا ہو ۔

Unsubmissive : (a) (۱) غیر مطیع؛ غیر اطاعت شعار؛ غیر منکسر؛ بے عاجزی یا لجاجت کا ۔ (۲) غیر اطاعت شعارانہ؛ غیر منکسرانہ ۔

Unsubmissively : (adv.) غیر اطاعت شعاری؛ غیر منکسرانہ ۔

Unsubmissiveness : (n) غیر اطاعت شعاری؛ عدم اطاعت؛ عدم عجز ۔

Unsubmitting : (a) غیر اطاعت پذیر؛ اپنے آپ کو حوالے نہ کرنے والا؛ سرِ تسلیم خم نہ کرنے والا ۔

Unsubomed : (a) (جھوٹی شہادت دینے یا غلط کام کرنے کے لئے) جسے رشوت نہ دی گئی ہو ۔

**Unsubscribed : (a)** (۱) بے دستخط کا؛ جس پر دستخط نہ ہوئے ہوں۔ (۲) جس کے لئے چندہ نہ ہوا ہو۔

**Unsubscribing : (a)** مدد نہ کرنے والا؛ چندہ نہ دینے والا۔

**Unsubsidized : (a)** (ریاست کی جانب سے) جس کی امداد نہ ہو؛ جس کی مالی امداد نہ ہو۔

**Unsubstantial : (a)** (۱) غیر حقیقی؛ خیالی؛ موہوم۔ (۲) برائے نام؛ خفیف۔ (۳) بہت چھوٹا یا تھوڑا؛ بہت ہلکا یا پتلا؛ کمزور۔

**Unsubstantiality : (n)** (۱) خیالی یا موہوم ہونا۔ (۲) برائے نام ہونا؛ خفیف ہونا۔ (۳) چھوٹا یا تھوڑا ہونا؛ بہت ہلکا یا پتلا ہونا؛ کمزور ہونا۔

**Unsubstantially : (adv.)** (۱) غیر حقیقی یا خیالی طور پر۔ (۲) برائے نام؛ نہایت خفیف مقدار میں۔ (۳) بہت کم تعداد میں؛ کم زور؛ ہلکی یا پتلی ساخت کے ساتھ۔

**Unsubstantiate : (v)** غلط ثابت کرنا۔

**Unsubstantiated : (a)** غیر مصدقہ؛ بے ثبوت؛ بے دلیل۔

**Unsubverted : (a)** (مذہب یا اخلاقی اصول) جن کی تخریب نہ کی گئی ہو؛ جسے برباد نہ کیا گیا ہو؛ جسے مٹایا نہ گیا ہو؛ جسے زیر و زبر نہ کیا گیا ہو۔

**Unsuccess : (n)** ناکامی؛ ناکامیابی۔

**Unsuccessful : (a)** ناکامیاب؛ ناکام۔

**Unsuccessfully : (adv.)** ناکامیابی کے ساتھ؛ ناکامی سے۔

**Unsuccessfulness : (n)** نا کامیابی؛ نا کامی۔

**Unsuccessive : (a)** (شاذ) غیر سلسلہ وار۔

**Unsuccoured : (a)** جس کی دست گیری نہ کی گئی ہو؛ (آڑے وقت پر) جس کی مدد یا اعانت نہ کی گئی ہو۔

**Unsucked : (a)** بے چوسا ہوا۔

**Unsued : (a)** جس پر مقدمہ نہ کیا گیا ہو۔

**Unsufferable : (a)** (شاذ) دیکھو Insufferable

**Unsufferably : (adv.)** (شاذ) دیکھو Insufferably

**Unsufficed : (a)** (ضرورت) جو پوری نہ ہوئی ہو۔

**Unsugared : (a)** بے شکر؛ جس میں شکر نہ ڈالی گئی ہو۔

**Unsuggestive : (a)** (۱) یاد نہ دلانے والا؛ جھلک نہ رکھنے والا (کسی چیز کی)۔ (۲) غیر معنی خیز؛ جو پُر معنی یا پُر اشارات نہ ہو۔

**Unsuit : (v)** نامناسب بنانا؛ ناموزوں بنانا؛ نا اہل بنانا۔

**Unsuitability : (n)** (۱) ناموزونیت۔ (۲) غیر خاطرخواہ ہونا۔ (۳) نازیبائی؛ نامناسب ہونا۔

**Unsuitable : (a)** (۱) (کسی چیز کے لئے) ناموزوں۔ (۲) جو حسب منشا نہ ہو؛ غیرخاطر خواہ۔ (۳) نازیبا؛ نا مناسب۔

**Unsuitableness : (n)** دیکھو Unsuitability

**Unsuitably : (adv.)** ناموزوں طور پر؛ نا مناسب طریقے سے۔

**Unsuited : (a)** ناموزوں؛ بے جوڑ؛ بے میل؛ مطلوبہ خصوصیات سے عاری۔

**Unsuiting : (a)** میل نہ کھانے والا؛ زیب نہ دینے والا؛ نہ پھبنے والا۔

**Unsullied : (a)** بے داغ؛ بے دھبا؛ الزام یا بدنامی سے پاک۔

**Unsulliedness : (n)** بے داغ ہونا؛ بے دھبا ہونا۔

**Unsummed : (a)** بےمیزان؛ بے جوڑا ہوا؛ جس کی میزان نہ دی گئی ہو۔

**Unsummerlike : (a)** غیر تابستانی۔

**Unsummoned : (a)** (۱) بن بلایا؛ بے طلب؛ جسے بلایا نہ گیا ہو؛ جسے طلب نہ کیا گیا ہو۔ (۲) عدالت سے جس کی طلبی نہ ہوئی ہو۔

**Unsung : (a)** (۱) بے گایا ہوا۔ (۲) نغمہ یا گانے میں جس کی مدح نہ کی گئی ہو؛ گیت یا گانے کے ذریعہ جس کی تعریف نہ کی گئی ہو۔

**Unsunk : (a)** جو غرقاب نہ ہوا ہو؛ جو ڈوبا نہ ہو۔

**Unsunned : (a)** (۱) جسےدھوپ نہ دی گئی ہو؛ جس نےدھوپ نہ کھائی ہو۔ (۲) جس پر سورج کی گرمی

یا روشنی کا اثر نہ پڑا ہو ۔ (۳) ڈھکا چھپا؛ جسے منظر عام پر نہ لایا گیا ہو ۔

Unsuperfluous : (a) جو ضرورت سے زیادہ نہ ہو : جو فاضل نہ ہو؛ جو غیر ضروری نہ ہو ۔

Unsupervised : (a) بے نگرانی؛ جس کی دیکھ بھال نہ ہو ۔

Unsupped : (a) بے پیا ہوا ؛ جسے تھوڑا تھوڑا کرکے نہ پیا گیا ہو ۔

Unsupplied : (a) جسے پورا نہ کیا گیا ہو؛ غیر مہیا؛ جو مہیّا نہ کیا گیا ہو ؛ جس کے لئے (کوئی چیز) مہیّا نہ کی گئی ہو ۔

Unsupportable : (a) نا قابلِ برداشت ؛ بےیارو مددگار؛ ناقابلِ مددگار؛ نا قابلِ حمایت ۔

Unsupported : (a) (۱) بے دلیل ؛ بے ثبوت ۔(۲) بے سہارا ؛ بے یارومددگار؛ بے حمایت؛ بے تائید ۔ (۳) بے اڑواڑ؛ جسے نیچے سے کوئی چیز اٹھائے ہوئے نہ ہو ۔

Unsupposable : (a) جو فرض نہ کیا جاسکے ۔

Unsuppressed : (a) (۱) جسے دبایایا کچلا نہ گیاھو ؛ جو روکا نہ گیا ہو ؛ جو چھپایا نہ گیا ہو ۔ (۲) جو فرو نہ ہوا ہو ؛ جو بند نہ ہوا ہو ۔

Unsure : (a) (۱) غیر یقینی؛ غیر حکمی ۔(۲) نا قابلِ اعتبار؛ غیر معتبر ۔(۳) کم زور ؛ بودا ؛ یقین نہ رکھنے والا ؛ شبہ رکھنے والا ؛ مذبذب ۔

Unsurely : (adv.) غیر یقینی طور پر ؛ مشتبہ طور پر ؛ مشکوک طور پر ؛ بے یقینی سے ؛ بے اعتمادی سے ۔

Unsureness : (n) بے یقینی ؛ بے اعتمادی ؛ شبہ ؛ شک ؛ نا قابلِ اعتماد ہونا؛ غیر حکمی ہونا ۔

Unsurmountable : (a) نا قابلِ عبور ؛ جسے عبور نہ کیا جاسکے ؛ (مشکل) جو حل نہ ہوسکے ۔

Unsurpassable : (a) جس پر کوئی سبقت نہ لے جاسکے ۔

Unsurpassably : (adv.) اس طرح کہ کوئی سبقت نہ لے جاسکے ۔

Unsurpassed : (a) جس پر کوئی سبقت نہ لے جاسکا ہو ۔

Unsurprised : (a) غیر متعجب ؛ غیر متحیّر ۔

Unsurprising : (a) غیر تعجب خیز ؛ غیر حیرت انگیز ۔

Unsurrendered : (a) جو حوالے نہ کیا گیا ہو ؛ جو چھوڑا نہ گیا ہو ۔

Unsurrounded : (a) جسے گھیرے میں نہ لیا گیا ہو ؛ جو گھِرا ہوا نہ ہو ۔

Unsurveyable : (a) نا قابلِ پیمائش ۔

Unsurveyed : (a) (۱) جس کا معائنہ نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) بے پیمائش ؛ سروے نہ شدہ ؛ غیر پیمائش شدہ؛ جس کی پیمائش نہ ہوئی ہو ۔

Unsusceptibility : (n) غیر اثر پذیری ؛ بے حسی ۔

Unsusceptible : (a) غیر اثر پذیر ؛ غیر حساس ؛ جو زودحس نہ ہو ۔

Unsuspected : (a) (۱) غیر مشتبہ ؛ غیر مشکوک ۔ (۲) جسے شک و شبہ کی نگاہ سے دیکھا نہ گیا ہو ؛ جس پر شک نہ کیا گیا ہو ۔ (۳) جس کے ہونے کا گمان نہ ہو ۔

Unsuspectedly : (adv.) غیر مشتبہ طور پر ۔

Unsuspecting : (a) شک نہ کرنے والا ؛ شک و شبہ سے خالی ۔

Unsuspectingly : (a) بلا شک و شبہ ۔

Unsuspectingness : (n) شک و شبہ سے خالی ہونا ۔

Unsuspended : (a) غیر معلّق ؛ جسے لٹکایا نہ گیا ہو ۔

Unsuspicion : (n) بے گمانی ؛ عدم شک ۔

Unsuspicious : (a) (۱) جو شکی نہ ہو ؛ شبہ نہ کرنے والا ۔ (۲) جس سے شبہ نہ پیدا ہوتا ہو ؛ غیر شبہ انگیز ؛ غیر مشتبہ ۔

Unsuspiciously : (adv.) (۱) بغیر شبہ کئےہوئے ۔(۲) غیر مشتبہ طور پر ۔

Unsuspiciousness : (n) (۱) شبہ نہ کرنا ؛ شکی نہ ہونا ۔ (۲) غیر مشتبہ ہونا ۔

Unsustainable : (a) (۱) نا قابلِ برداشت ۔(۲) جسے سہا را یا مدد نہ دی جاسکے ۔(۳) ناقابلِ تصدیق ۔(٤) جو قائم نہ رکھا جاسکے ۔

Unsustained : (a) بےتصدیق ؛ بےثبوت ؛ بے سہارے ؛ بے امداد؛ بے تقویت ؛ جسے جاری اور قائم نہ رکھا گیا ہو۔

Unsustaining : (a) سہارا نہ دینے والا ؛ امداد نہ کرنے والا ؛ جاری اور قائم نہ رکھنے والا۔

Unswaddle : (v) لپٹے ہوئے کپڑوں سےالگ کرنا؛ لپٹی ہوئی چادر یا پٹیوں سے الگ کرنا۔

Unswallowed : (a) بے نگلا ہوا۔

Unswathe : (a) دیکھو Unswaddle

Unswayed : (a) غیر متاثر ؛ جس پر (خارجی محرّکات کا) اثر یا دباؤ نہ پڑے ۔

Unswear : (v) زور دے کر کہی ہوئی بات کو واپس لینا ؛ منسوخ کرنا؛ اپنے قول یا قسم کو واپس لینا۔

Unsweet : (a) (۱) ناخوشگوار ۔(۲) غیر شیریں ؛ بد ذائقہ ۔ (۳) ناگوار (سماعت کے لئے) ۔ (٤) بدبو دار ؛ خراب مہک والا۔

Unsweetened : (a) میٹھا نہ بنایا ہوا ؛ پھیکا ۔

Unsweetly : (adv.) ناخوشگوار طور پر ۔

Unswell : (v) (۱) (شاذ) سوجن کا کم ہونا ۔(۲) سوجن کو کم کرنا۔

Unswept : (a) بے جھاڑا ہوا ؛ جہاں جھاڑو نہ دی گئی ہو ۔

Unswerving : (a) (۱) بے انحراف ؛ غیر منحرف ؛ انحراف نہ کرنے والا؛ ادھر اُدھر نہ مُڑنے والا ۔(۲) (مجازاً) پکّا ؛ ثابت قدم ؛ ثابت قدمانہ ۔

Unswervingly : (adv.) غیر منحرف طریقے پر ؛ ثابت قدمی سے ۔

Unswollen : (a) بے سوجا ہوا ۔

Unsworn : (a) بے حلف ؛ جس سے حلف نہ اٹھوایا گیا ہو ۔

Unsyllabled : (a) جسے ارکانِ ہجا میں ادا نہ کیا گیا ہو ۔

Unsymmetrical : (a) غیر متناسب ؛ جو سڈول نہ ہو ؛ غیر ہم آہنگ؛ بے تشاکل ؛ جس میں تشاکل نہ ہو ؛ (کیمیا) غیر متشاکل ؛ بے ڈول (نباتیات)؛ بے قاعدہ (پھول)۔

Unsymmetrically : (adv.) غیرمتناسب طور پر ؛ بےڈول انداز سے ؛ اس طور پر کہ متناسب یا سڈول نہ ہو ۔

Unsymmetry : (n) (کیمیا) عدم تشاکل ؛ بے ڈولی ۔

Unsympathetic : (a) غیر ہم درد ؛ غیر ہمدردانہ؛ بے درد ؛ بے حس ؛ بے دردانہ ؛ برعکس مزاج یا ماہیت کا ؛ متباین خلاف طبع ؛ طبعاً مخالف ؛ نفرت رکھنے والا۔

Unsympathetically : (adv.) غیر ہم دردانہ طور پر؛ بے دردی سے ۔

Unsympathizing : (a) ہمدردی نہ کرنے والا ؛ غیر ہمدرد ؛ غیر ہمدردانہ ۔

Unsympathizingly : (adv.) غیر ہمدردانہ طور پر ۔

Unsystematic/-al : (a) (۱) بے نظام ؛ جس کا کوئی نظام نہ ہو ۔(۲) بے اصول ؛ جو کسی اصول پر مبنی نہ ہو؛ جس میں کوئی ترتیب و تنظیم نہ ہو ۔

Unsystematically : (adv.) بے نظام طور پر ؛ بے اصول طور پر ۔

Unsystematized : (a) بے ترتیب ؛ بے تنظیم ؛ بے اصول ؛ ترتیب ، تنظیم اور باقاعدگی سے عاری۔

Untack : (v) الگ کرنا ؛ غیر منسلک کرنا ۔

Untackle : (v) (۱) (کشتی یا جہاز کو) رسّے ، چرخی وغیرہ سے خالی کرنا ۔ (۲) (گھوڑے کا) ساز اتارنا ۔ (۳) رسّا ، چرخی یا بندھن سے آزاد کرنا ۔

Untactful : (a) غیر ہوشیار ؛ غیر موقع شناس ۔

Untailed : (a) بے دُم ۔

Untainted : (a) (۱) چھوت سے پاک ؛ نجاست سے پاک ؛ سمیّت سے پاک ۔ (۲) بے داغ؛ بے نقص ۔ (۳) اخلاقی گندگی سے پاک ؛ آلودگی سے پاک ۔

Untaken : (a) (۱) قبضہ نہ کیا ہوا ؛ غیر مفتوح ؛ غیر مقبوض ۔(۲) کام میں نہ لایا ہوا ۔

Untaking : (a) غیر دلکش ؛ غیر دلربا؛ جو فریفتہ کرنے والا نہ ہو ۔

Untalented : (a) (۱) بے استعداد ؛ بے ہنر ؛ بےجوہر ۔(۲) (کسی خاص فن کی) استعداد نہ رکھنے والا ۔

Untalked : (a) جس کے متعلق گفتگو نہ کی گئی ہو ؛ جس کا ذکر نہ کیا گیا ہو ؛ غیر مذکور ۔

Untame : (a) بے سدھایا ہوا ؛ پالتو نہ بنایا ہوا ؛ وحشی ؛ نامانوس ؛ سرکش ۔

Untam(e)able : (a) جسے سدھایا نہ جاسکے ؛ جو رام نہ ہوسکے؛ نامانوس ؛ وحشی ۔

Untam(e)ableness : (n) غیرمانوس ہونا؛ رام نہ کیاجا سکنا؛ وحشی ہونا ۔

Untam(e)ably : (adv.) وحشیانہ ؛ غیر مانوس انداز میں ؛ اس طور پر کہ رام نہ کیا جاسکے ۔

Untamed : (a) جو رام نہ ہوا ہو ؛ غیر مانوس ؛ وحشی ؛ سرکش ۔

Untamedly : (adv.) وحشت کے ساتھ؛ وحشیانہ طور پر ؛ سرکشی سے ۔

Untamedness : (n) بے سدھایا ہوا ہونا ؛ وحشت ؛ سرکشی ۔

Untameness : (n) بے سدھایا ہوا ہونا؛ وحشت ؛ سرکشی ۔

Untampered : (a) جس میں تحریف نہ کی گئی ہو ۔

Untangle : (v) سیدھا کرنا ؛ سلجھانا ؛ کھولنا ؛ حل کرنا ۔

Untanned : (a) (۱) (چمڑا) بے کمایا ہوا ۔ (۲) بےسنولایا ہوا؛ جو سورج کی گرمی سے سانولا نہ ہوا ہو ۔

Untapped : (a) (۱) (درخت) جس سے رس یا گوند نہ نکالا گیا ہو ۔ (۲) غیر مستعمل ؛ جسے استعمال میں نہ لایا گیا ہو (ذخیرہ) جسے ابھی کام میں نہ لایا گیا ہو ۔

Untarnished : (a) جو ماند نہ ہوا ہو ؛ مصفّا ؛ آب دار ۔

Untarred : (a) جس پر کول تار نہ لگایا گیا ہو ؛ غیر آلودہ ۔

Untasted : (a) نا چشیدہ ؛ بے چکھا ہوا ۔

Untaught : (a) (۱) بے پڑھا ہوا ؛ جاہل ؛ غیر تعلیم یافتہ ؛ بے سکھایا۔ (۲) غیر کتابی؛ قدرتی؛ فطری؛ خداداد ۔

Untax : (v) ٹیکس سے بری کرنا ۔

Untaxable : (a) جس پر ٹیکس یا محصول نہ لگایا جاسکے ۔

Untaxed : (a) جس پر ٹیکس نہ لگایا گیا ہو ؛ جس پر محصول نہ لگایا گیا ہو ؛ بے محصول ؛ محصول سے بری ۔

Unteach : (v) پہلےسیکھی ہوئی باتوں کو ذہن سےمحو کرنا ۔

Unteachable : (a) (۱) نا قابل تعلیم ؛ جس کو سکھایا نہ جاسکے ۔ (۲) جو سکھایا نہ جاسکے ۔

Untearable : (a) جو پھٹ نہ سکے ؛ نہ پھٹنے والا ۔

Untechnical : (a) غیر صنعتی؛ غیر تکنیکی ؛ غیر اصطلاحی؛ جو اصول فن سے بے تعلق یا اس کے خلاف ہو ۔

Untechnically : (adv.) غیر تکنیکی طریقے سے ۔

Untellable : (a) نا قابلِ بیان ؛ جسے لفظوں میں ظاہر نہ کیا جاسکے ۔

Untellably : (adv.) نا قابلِ بیان طور پر ۔

Untempered : (a) (۱) غیر معتدل ؛ اعتدال پر نہ لایا ہوا ؛ جس کی شدت میں کمی نہ لائی گئی ہو ۔ (۲) (اسپات وغیرہ) سخت نہ بنایا ہوا ۔ (۳) (موسیقی) بے امتزاج ؛ خالص ؛ بے ملاوٹ ۔

Untempted : (a) جسے تحریص نہ دی گئی ہو ؛ جو تحریص یا لالچ میں نہ آیا ہو ۔

Untempting : (a) غیر دلکش ؛ غیر پُرکشش؛ خواہش کو نہ ابھارنے والا ۔

Untenability : (n) غیر مستحکم ہونا ؛ بودا پن ؛ کمزوری ۔

Untenable : (a) (۱) (جگہ یا حالت) جو قائم نہ رکھی جاسکے؛ جس کی حفاظت نہ کی جاسکے ۔ (۲) (نظریہ) غیر مستحکم ؛ بودا ؛ کمزور ۔

Untenableness : (n) دیکھو Untenability

Untenant : (v) (۱) رعیت یا کرایہ دار کو نکالنا ۔ (۲) چھوڑنا؛ خالی کرنا ۔

Untenantable : (a) جو سکونت اختیار کرنے کے قابل نہ ہو؛ نا قابلِ سکونت ؛ جو رہنے کے قابل نہ ہو ؛ جولگان یا کرائے پر اٹھانے کےقابل نہ ہو ۔

Untenanted : (a) جس میں کرایہ دار نہ ہوں ؛ (مکان) خالی ۔

Untended : (a) جس کی دیکھ بھال یا خبرگیری نہ کی جائے؛ جس سے غفلت کی جائے ۔

Untender : (a) (۱) غیر شفیق ؛ نرمی اور گداز سے عاری ۔ (۲) سخت ؛ کڑا ۔

Untendered : (a) جو پیش نہ کیا گیا ہو ؛ غیر پیش شدہ ۔

Untenderly : (adv.) غیر مشفقانہ طور پر ؛ نا ملائمیت سے ؛ سختی سے؛ دُرشتی سے ۔

Untenderness : (n) عدم شفقت ؛ سختی ؛ نا ملائمیت ۔

Unterrified : (a) غیر مخوف ؛ بے خوف ؛ نڈر ؛ جو دہشت زدہ نہ ہو ۔

Unterrifying : (a) غیر خوف انگیز ؛ جو خوف ناک یا بھیانک نہ ہو ۔

Untested : (a) بے جانچا ہوا ؛ بے آزمایا ہوا؛ آزمائش یا تجربے سے جو ثابت نہ کیا گیا ہوا ۔

Untether : (v) کھول دینا ؛ آزاد کردینا ۔

Unthanked : (a) جس کا شکریہ ادا نہ کیا گیا ہو ؛ جس کی تعریف نہ کی گئی ہو ۔

Unthankful : (a) (۱) ناگوار ؛ نامرغوب ؛ بےقدر ؛ ناپسندیدہ ۔ (۲) نا شکر گزار ؛ نا شکرا ۔ (۳) احسان فراموش ۔

Unthankfully : (adv.) (۱) ناگواری سے ؛ نا پسندیدگی سے ۔ (۲) نا شکری سے ؛ احسان فراموشی سے ۔

Unthankfulness : (n) (۱) ناگواری ؛ بے قدری ؛ نا پسندیدگی ۔ (۲) نا شکر گزاری ؛ نا شکری ۔ (۳) احسان فراموشی ۔

Unthatched : (a) بے چھپّر کا ؛ جس پر چھپّر نہ ہو ۔

Unthaw : (v) (بول چال) پگھلنا ؛ پگھلانا ۔

Unthawed : (a) بے پگھلا ہوا ؛ منجمد ۔

Untheatrical : (a) (۱) جو تھیٹر کے انداز کا نہ ہو ؛ جو تھیٹر کے ڈھب کا نہ ہو ۔ (۲) تصنّع اور نمائش سے عاری ۔

Untheological : (a) جو دین یا دینیات سے متعلق نہ ہو ۔

Unthickened : (a) گھنا نہ کیا ہوا ؛ گاڑھا نہ کیا ہوا ؛ پیچ در پیچ نہ کیا ہوا (افسانے کے پلاٹ ، واقعات وغیرہ) ۔

Unthink : (v) (۱) خیال کے سلسلے کو ختم کرنا ۔ (۲) دماغ سے نکالنا ؛ بھول جانا ۔

Unthinkable : (a) (۱) نا قابل تصور ؛ جس کا تصور نہ کیا جاسکے ۔ (۲) (بول چال) جو بعید از قیاس ہو ؛ محال ۔

Unthinkably : (adv.) نا قابلِ تصور طور پر ؛ بعید از قیاس طور پر ۔

Unthinking : (a) (۱) بے اعتنا ؛ تغافل شعار ۔ (۲) غور و فکر سے عاری ۔ (۳) سوچنے سمجھنے کی صلاحیت نہ رکھنے والا ۔

Unthinkingly : (adv.) (۱) بے توجہی سے ؛ بے اعتنائی سے ۔ (۲) غور و فکر سے عاری طور پر ۔

Unthinkingness : (n) (۱) بے توجہی ؛ بے اعتنائی ۔ (۲) غور و فکر سے عاری ہونا ۔ (۳) سوچنے سمجھنے کی صلاحیت سے عاری ہونا ۔

Unthinned : (a) جو کم نہ ہوا ہو ؛ جو گھٹا نہ ہو ؛ جو حجم یا تعداد میں کم نہ ہوا ہو ۔

Unthought : (a) (۱) جس کا خیال تک نہ آیا ہو ؛ بے سان و گمان ۔ (۲) بے سوچا ہوا ۔ (۳) غیر متوقع ۔

Unthoughtful : (a) (۱) غیر سنجیدہ ؛ غورو فکرنہ کرنے والا ۔ (۲) سنجیدہ خیالات سے خالی ۔ (۳) بے پروا؛ لاابالی ؛ بے پروائی کا ۔ (٤) بے اعتنا ؛ تغافل شعار ؛ بے اعتنائی کا ؛ غفلت کا ۔

Unthoughtfully : (adv.) غیر سنجیدگی سے ؛ بے فکری اور بے پروائی سے ؛ غفلت شعاری سے ۔

Unthoughtfulness : (n) غور و فکر کی کمی ؛ غیر سنجیدہ ہونا ؛ غیر سنجیدگی؛ بے پروائی؛ بےاعتنائی. غفلت شعاری ؛ لا ابالی پن ۔

Unthrall : (v) غلامی سے آزاد کرنا ۔

Unthrashed : (a) بے کوٹا ہوا ؛ جو پٹا نہ ہو ؛ جس میں اچھی طرح غور نہ ہوا ہو ۔

Unthread : (v) (۱) دھاگا نکالنا؛ بے دھاگا کرنا ۔ (۲) جوڑ ڈھیلا کرنا ۔ (۳) (کسی چیز کے درمیان سے) اپنا راستہ نکالنا ۔

**Unthreatened : (a)** بے دھمکایا ہوا ۔

**Unthrift : (n)** (۱) فضول خرچی ۔ (۲) فضول خرچ شخص (شاذ)۔

**Unthrift : (a)** فضول خرچ ؛ مُسرف ؛ غیر کفایت شعار؛ غیر کفایت شعارانہ ۔

**Unthriftily : (adv.)** (۱) غیر سود مند طور پر ۔ (۲) بدحالی سے ؛ پس ماندہ طور پر ۔ (۳) فضول خرچی سے؛ اسراف سے ؛ غیر کفایت شعاری سے ۔ (٤) کمزوری سے ؛ غیر نمو پذیری سے ۔

**Unthriftiness : (n)** (۱) غیرسود مندی ۔ (۲) بدحالی ؛ معاشی پس ماندگی ۔ (۳) فضول خرچی ؛ اسراف ؛ غیر کفایت شعاری ۔ (٤) ناتوانی ؛ کمزوری ؛ غیر نمو پزیری۔

**Unthrifty : (a)** (۱) غیرفائدہ مند؛ غیرسودمند؛ نقصان دہ ۔ (۲) بدحال ؛ (مالی اعتبار سے) پس ماندہ ۔ (۳) فضول خرچ؛ مُسرف؛ غیرکفایت شعار؛ غیرکفایت شعارانہ ۔ (٤) کمزور؛ غیرنمو پذیر؛ جو پھلنے پھولنے والا نہ ہو ۔

**Unthriving : (a)** جو رو بہ فروغ نہ ہو؛ جو رو بہ ترقی نہ ہو؛ جو پنپتا ہوا نہ ہو؛ جو بڑھتا ہوا نہ ہو ۔

**Unthrivingly : (adv.)** ترقی نہ کرتے ہوئے؛ فروغ نہ پکڑتے ہوئے؛ نہ پنپتے ہوئے؛ نہ پھلتے پھولتے ہوئے ۔

**Unthrivingness : (n)** پس ماندگی؛ غیر روبہ فروغ ہونا؛ غیر رو بہ ترقی ہونا۔

**Unthrone : (v)** تخت سے الگ کرنا؛ گدی سے اتارنا ۔

**Unthrown : (a)** بے پھینکا ہوا ۔

**Unthumbed : (a)** (کتاب کے صفحے وغیرہ) جو انگوٹھے سے گھس کر میلے نہ ہوئے ہوں ۔

**Unuseful : (a)** غیر فائدہ مند؛ غیر مفید؛ غیرنفع بخش ۔

**Unusefully : (adv.)** غیر فائدہ مند طور پر؛ غیر نفع بخش طورپر ۔

**Unusefulness : (n)** غیر فائدہ مند ہونا؛ غیر مفید ہونا؛ غیر سود مند ہونا ۔

**Unusual : (a)** غیر معمولی؛ انوکھا؛ جو معمولاً نہ ہوتا ہو؛ غیر حسب معمول؛ غیر حسب عادت؛ غیر حسب رواج یا دستور ۔

**Unusuality : (n)** (۱) غیرحسب معمول ہونا؛ انوکھاپن ۔ (۲) کوئی انوکھی شے ۔

**Unusually : (adv.)** خلاف معمول طور پر؛ غیر معمولاً ۔

**Unusualness : (n)** خلاف معمول ہونا ۔

**Unutterable : (a)** ناقابلِ بیان؛ بیان سے باہر؛ ناگفتہ بہ؛ ناگفتنی؛ پرلے سرے کا ۔

**Untied : (a)** (۱) بے باندھا ہوا؛ بے بندھا ہوا؛ غیربستہ ۔ (۲) جس پر پابندی یا حد عائد نہ کی گئی ہو ۔

**Untight : (a)** ڈھیلا ؛ جو کَسا ہوا نہ ہو ؛ جو تَنا ہوا نہ ہو ۔

**Untighten : (v)** ڈھیلا کرنا؛ تناؤ میں کمی کرنا ۔

**Until : (prep.)** تک؛ تا؛ یہاں تک کہ ۔

**Until : (conj.)** جب تک نہ ۔

**Untile : (v)** چھت کے ٹائلوں کو الگ کردینا؛ (چھت کو) بے ٹائل کرنا ۔

**Untiled : (a)** بے ٹائل؛ بے کھپریل؛ جو کھپریل سے چھایا ہوا نہ ہو؛ جس میں کھپروں کی تختہ بندی نہ ہو؛ جس پر ٹائلیں نہ لگائی گئی ہوں ۔

**Untillable : (a)** جسے جوتا بویا نہ جاسکے؛ ناقابلِ کاشت؛ بنجر ۔

**Untilled : (a)** (زمین) بے جوتی ہوئی؛ بے کاشت ۔

**Untimbered : (a)** (۱) جس میں لکڑی نہ لگائی گئی ہو؛ جو لکڑی سے نہ بنا ہو؛ غیر چوبی ۔ (۲) جس میں چوب عمارتی کے درخت نہ ہوں ۔

**Untimely : (a)** (۱) قبل از وقت ۔ (۲) بے وقت؛ بے موقع؛ بے محل۔

**Untimely : (adv.)** (۱) بے وقت؛ بے موقع طور پر ۔ (۲) قبل از وقت۔

**Untimeous : (a)** دیکھو Untimely

**Untimeously : (adv.)** دیکھو Untimely

**Untinctured : (a)** (۱) غیرمحلول؛ جو روحِ شراب میں حل نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) جس میں (کسی چیز یا کسی

صفت کی) چاشنی نہ ہو یا (رنگ کی) جھلک نہ ہو۔

**Unto : (prep.)** "to" کی جگہ کل معنوں میں آتا ہے سوائے علامت مصدر کے۔

**Untoiled : (a)** (۱) محنت سے جس پر غلبہ حاصل نہ کیا گیا ہو۔(۲) جس کے لئے محنت یا عرق ریزی نہ کی گئی ہو۔

**Untold : (a)** (۱) بن کیا؛ جو ظاہر نہ کیا گیا ہو۔(۲) بے حد؛ بے حساب؛ بے شمار؛ بے اندازہ۔

**Untomb : (v)** قبر سے نکالنا؛ کھود کر نکالنا؛گڑی ہوئی چیز کھودنا۔

**Untombed : (a)** غیرمدفون۔

**Untongue : (v)** (شاذ) گونگا کرنا؛ قوت گویائی سے محروم کرنا۔

**Untongued : (a)** (شاذ) گونگا؛ گویائی سے محروم؛ بے زبان۔

**Untoothsome : (a)** بے مزہ؛ غیرمزے دار؛ بد ذائقہ۔

**Untormented : (a)** جسے تکلیف یا اذیت نہ دی گئی ہو؛ جو ستایا یا دق نہ کیا گیا ہو۔

**Untorn : (a)** نادریدہ؛ بے پھٹا؛ بے نُچا؛ ثابت۔

**Untouchability : (n)** چھوا چھوت کی رسم۔

**Untouchable : (a)** (۱) پہنچ سے باہر۔(۲) (مجازاً) جس کی برابری نہ کی جاسکے۔(۳) مقدس، جسے چھونا منع ہو۔(٤) جس میں قانوناً مداخلت کرنا منع ہو؛ جس کا قانوناً استعمال میں لانا منع ہو۔(٥) جو چھونے کے قابل نہ ہو۔

**Untouchable : (n)** اَچھوت؛ (ہندوؤں میں) ایسی ذات کا فرد جس کے چھولینے سے آدمی یا کھانے پینے کی چیزیں تک ناپاک سمجھی جاتی ہیں۔

**Untouched : (a)** اچھوتا؛ بے چھوا؛ جسے ہاتھ نہ لگایاگیا ہو۔

**Untouching : (a)** غیر رقت انگیز؛ غیر مؤثر؛ جو دل پر اثر کرنے والا نہ ہو؛ بے اثر۔

**Untoward : (a)** (۱) غیرمطیع؛ بے لگام؛ منہ زور؛ متمرّد؛ باغی؛ سرکش۔(۲) ضدی؛ بے قابو؛ بے لوچ؛ غیرتربیت پذیر؛ سر پھرا۔(۳) ناموافق؛ نامبارک؛ بدقسمتی کا۔(٤) نامناسب؛ نازیبا؛ احمقانہ۔

**Untowardly : (adv.)** (۱) شہ زور طور پر؛ سرکشی سے؛ بے لوچ طریقے سے۔(۲) ناموافق طور پر؛ نا مبارک طور پر۔(۳) نامناسب طور پر؛ نازیبا طور پر؛ احمقانہ طور پر۔

**Untowardness : (n)** (۱) سرکشی؛ تمرّد؛ بغاوت؛ ضد؛ بے لوچ ہونا؛ غیرمطیع ہونا؛ غیرتربیت پذیر ہونا۔(۲) ناموافق ہونا؛ نامبارک ہونا۔(۳) نامناسب ہونا؛ نازیبا ہونا؛ حماقت؛ بیوقوفی۔

**Untraceable : (a)** (۱) ناقابلِ سراغ؛ جس کا پتا نہ چل سکے۔(۲) جس کا چربہ نہ اتارا جاسکے۔

**Untraceableness : (n)** ناقابلِ سراغ ہونا۔

**Untraceably : (adv.)** ناقابلِ سراغ طور پر۔

**Untraced : (a)** بے سراغ؛ بے کھوج؛ جس کا پتا نہ چلا ہو۔

**Untracked : (a)** (۱) جہاں رَوش یا راستہ نہ ہو؛ بے لیک۔(۲) بے سراغ؛ لاپتا؛ جس کا سراغ نہ لگایا گیا ہو۔(۳) بے نقش قدم۔

**Untractable : (a)** (شاذ) دیکھو Intractable

**Untrained : (a)** (۱) غیرتربیت یافتہ؛ جس نے کسی خاص فن کی تربیت نہ پائی ہو؛ بےسیکھا ہوا؛ جس نے کسی ہنر کو نہ سیکھا ہو۔(۲) نا تجربہ کار؛ نا آموز؛ بے مشق؛ بے ریاضت۔(۳) غیرقواعد داں؛ جس نے فوجی قواعد نہ سیکھی ہو۔

**Untrainedness : (n)** غیرتربیت یافتہ ہونا؛ ناتجربہ کاری؛ ناآموزی۔

**Untrammelled/Untrammeled : (a)** رکاوٹوں سے آزاد؛ قیود سے آزاد؛ بے رکاوٹ۔

**Untrampled : (a)** جسے کچلا نہ گیا ہو؛ جسے روندا نہ گیا ہو؛ جسے پامال نہ کیا گیا ہو؛ غیرپامال شدہ۔

**Untranquil : (a)** پُراضطراب؛ غیر پُرسکون؛ مُتَموّج۔

**Untransferable : (a)** ناقابل انتقال؛ جو دوسروں کو منتقل نہ کیا جاسکے۔

Untransformable : (a) جس کی شکل وصورت میں تبدیلی نہ لائی جاسکے؛ جسے بدلا نہ جاسکے؛ جس کی قلب ماہیت نہ ہو سکے ۔

Untransformed : (a) جس میں تبدیلی نہ آئی ہو؛ جس کی شکل وصورت نہ بدل گئی ہو ۔

Untranslatable : (a) ناقابلِ ترجمہ ۔

Untranslatableness : (n) ناقابلِ ترجمہ ہونا؛ غیرترجمہ پذیر ہونا۔

Untranslatably : (adv.) غیرترجمہ پذیرطورپر؛ ناقابلِ ترجمہ طور پر؛ اس طرح کہ ترجمہ نہ ہوسکے ۔

Untranslated : (a) (۱) جس کا ترجمہ نہ ہوا ہو ۔(۲) جس کی جگہ یا حالت تبدیل نہ کی گئی ہو ۔

Untransparent : (a) غیرشفاف ۔

Untransposed : (a) (۱) جس کی جگہ نہ بدلی گئی ہو؛ جس کی ترتیب نہ بدلی گئی ہو؛ جسے ادل بدل نہ کیا گیا ہو ۔(۲) (صرف ونحو) لفظ سے مقررہ محل سے ہٹا کر کہیں اور نہ رکھا گیا ہو ۔ (۳) (موسیقی) نغمہ جسے کسی اور آہنگ یا سُر میں نہ بجایا گیا ہو؛ جس کا سُر نہ بدلا گیا ہو ۔

Untravelled/Untraveled : (a) (۱) غیر سفر آزمودہ؛ غیرجہاں دیدہ؛ جس نے دنیا کا سفر نہ کیا ہو ۔(۲) جس کا سفر نہ کیا گیا ہو؛ جسے عبور نہ کیاگیا ہو ۔

Untraversed : (a) (خطہ) جسے عبور نہ کیا گیا ہو؛جس سے گزرا نہ گیا ہو ۔

Untread : (v) الٹے پاؤں واپس ہونا؛ رجعت قہقری کرنا ۔

Untreasure : (v) (۱) دولت یا خزانے سے محروم کرنا ۔ (۲) (بیش قیمت شے) پیش کرنا؛ سامنے لانا؛ نمائش کرنا ۔

Untreatable : (a) لاعلاج؛ جس کا علاج نہ ہو سکے؛ ناقابلِ علاج۔

Untreated : (a) (۱) جس کا علاج نہ ہوا ہو؛ بےعلاج ۔(۲) جس پر کیمیائی عمل نہ کیا گیا ہو ۔

Untrembling : (a) غیرلرزاں؛ بے کانپتا ہوا؛ غیرمتزلزل ۔

Untremulous : (a) غیر لرزاں ؛ غیر متزلزل ؛ جما ہوا؛ تھما ہوا ؛ قائم مستحکم۔

Untrenched : (a) بے خندق ۔

Untressed : (a) پریشان؛ الجھا ہوا (بال)؛ غیرآراستہ (زلف)؛ بے بال سنوارے ہوئے ۔

Untried : (a) (۱) ناآزمودہ؛ ناتجربہ کار؛ ناآزمودہ کار ۔ (۲) (مقدمہ) جس کی ابتدائی تحقیقات نہ ہوئی ہو؛ جس کی سماعت نہ ہوئی ہو؛ (ملزم، قیدی) جسے عدالت میں حاضر نہ کیا گیا ہو ۔

Untried horse : (n) گھوڑا جو گھڑ دوڑ میں پہلی بار شامل ہو ۔

Untrilled : (a) (۱) (گانا) جو گونج اورتھرتھراہٹ یا گٹکری کے ساتھ نہ گایا گیا ہو ۔ (۲) وہ حرف جو کھنکتی ہوئی آواز سے ادا نہ کیا گیا ہو ۔

Untrim : (v) بےترتیب کرنا؛ غیرآراستہ کرنا ۔

Untrimmed : (a) بے جھالر وغیرہ کے؛ بے آرائشی کام کے؛ ناپیراستہ؛ جو کاٹ چھانٹ کر درست نہ کیا گیا ہو؛ (بحری) غیرمتوازن؛ (کشتی) جس کا وزن برابر نہ کیا گیا ہو ۔

Untrod/Untrodden : (a) غیرپامال شدہ؛ جسے روندا نہ گیا ہو؛ جسے عبور نہ کیا گیا ہو؛ بے آمد ورفت؛ جس پر آمد و رفت نہ ہوئی ہو ۔

Untroubled : (a) (۱) غیر مضطرب؛ غیر پریشان؛ مطمئن؛ پُرسکون ۔(۲) ساکن ۔

Untroublesome : (a) غیرتکلیف دہ؛ غیرپریشان کن ۔

Untrue : (a) (۱) غلط؛ خلاف واقعہ؛ جھوٹ؛ غیرصحیح ۔ (۲) بے وفا؛ غیر مخلص؛ جھوٹا ۔

Untruly : (adv.) غلط یا خلاف واقعہ طورپر؛ غیرصحیح طورپر۔

Untruss : (v) (۱) گٹھری یا بقچہ وغیرہ کھولنا؛ بندھن سے آزاد کرنا ۔ (۲) (تاریخ) پوشاک کے تکمے کو کھولنا؛ (متروک) اپنا لباس یا برجس اتارنا ۔ (۳) (کسی کا) لباس اتارنا یا کھولنا ۔

Untrussed : (a) (چڑیا) جس کے بازو، پر یا پیر نہ باندھے گئے ہوں؛ بے بازو بندھی ۔

Untunefulness : (n) بے سرا پن؛ کرخت اور ناگوار ہونا؛ ناخوشگوار ہونا۔

Unturn : (v) مخالف سمت میں موڑنا؛ الٹی طرف پھیرنا۔

Unturned : (a) بے الٹا ہوا۔

Leave no stone unturned : کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھنا۔

Unturning : (a) نہ گھومنے والا؛ نہ مڑنے والا؛ نہ الٹا جانے والا۔

Untutored : (a) (۱) غیرتعلیم یافتہ؛ بے تربیت یافتہ۔ (۲) سیدھا سادہ۔ (۳) ناآموز؛ بے سکھایا یا غیرمہذب۔

Untwine : (v) (۱) (گانٹھ، الجھاوا، بندھن یا لپٹی ہوئی چیز کو) سلجھانا؛ کھولنا۔ (۲) سلجھنا؛ کھلنا۔

Untwist : (v) (۱) (الجھی ہوئی چیز کو) سلجھانا؛ کھولنا۔ (۲) ناکامیاب بنانا۔

Untwisted : (a) بے پیچ؛ بے اینٹھن؛ بے بل۔

Untwisting : (n) سلجھانے کا عمل؛ کھولنے کا عمل۔

Untypical : (a) غیرمثالی؛ جو نمونہ نہ ہو؛ جو نمائندہ نہ ہو۔

Ununderstandable : (a) ناقابلِ فہم؛ سمجھ سے باہر۔

Ununderstanding : (a) بے سمجھ؛ بے عقل وفہم۔

Ununderstood : (a) بے سمجھا ہوا؛ نافہمیدہ۔

Ununiform : (a) غیر یکساں۔

Ununiformly : (adv.) غیر یکساں طور پر۔

Ununited : (a) غیر متحد؛ علاحدہ؛ متفرق۔

Unupbraided : (a) جس کی سرزنش نہ کی گئی ہو؛ جسے ملامت نہ کی گئی ہو؛ جس پرسخت تنقید نہ کی گئی ہو۔

Unupbraiding : (a) ملامت نہ کرنے والا؛ غیر ملامت آمیز۔

Unupholstered : (a) (کمرا) جسے پردوں اور فرش وغیرہ سے آراستہ نہ کیا گیا ہو۔

Untrust : (n) (شاذ) بے اعتباری؛ بے اعتمادی؛ شبہ؛ شک؛ بدگمانی۔

Untrusted : (a) جس پر بھروسا نہ کیا گیا؛ جس پر اعتماد نہ کیا گیا ہو؛ بے اعتماد۔

Untrustworthiness : (n) ناقابلِ اعتبار ہونا۔

Untrustworthy : (a) ناقابلِ اعتماد؛ ناقابلِ اعتبار؛ بےبھروسا۔

Untrusty : (a) ناقابلِ اعتبار؛ ناقابلِ اعتماد۔

Untruth : (n) (۱) جھوٹ؛ کذب؛ دروغ۔ (۲) جھوٹی بات؛ غلط بیان۔

Untruthful : (a) (۱) جھوٹا؛ کاذب؛ دروغ گو۔ (۲) غلط؛ جھوٹا۔

Untruthfully : (adv.) غلط طورپر؛ جھوٹ بول کر؛ دروغ گوئی سے؛ غلط بیانی سے۔

Untruthfulness : (n) غلط ہونا؛ جھوٹا ہونا؛ دروغ گوئی؛ غلط بیانی۔

Untuck : (v) (سکڑی یا سمٹی ہوئی چیز کو) پھیلانا۔

Untumbled : (a) جسے گرایا نہ گیا ہو؛ جسے ڈھکیلا نہ گیا ہو؛ جسے الٹا نہ گیا ہو۔

Untumultuous : (a) شورش یا ہنگامہ سے خالی؛ پرسکون۔

Untunable : (a) (موسیقی) بے سرا؛ آہنگ نا پذیر؛ کرخت؛ ناگوار۔

Untunableness : (n) (موسیقی) بے سُراپن؛ کرختگی؛ بےآہنگ ہونا۔

Untunably : (adv.) (موسیقی) بے سُرے پن سے؛ بے آہنگ طور پر؛ کرخت اور ناگوار طریقے سے۔

Untune : (v) (۱) بے آہنگ کرنا؛ ہم آہنگی ختم کرنا؛ الٹ پلٹ کرنا؛ بےتال کرنا؛ بے سرا کرنا۔ (۲) پریشان کرنا؛ الجھن میں ڈالنا؛ مضطرب کرنا۔

Untuned : (a) (۱) کرخت؛ ناگوار۔ (۲) جس کا سُر درست نہ کیا گیا ہو۔ (۳) بے سرا۔

Untuneful : (a) بے سرا؛ بے آہنگ؛ خارج از آہنگ؛ کرخت؛ ناگوار۔

Untunefully : (adv.) بے سُرے پن سے۔

Unurbane : (a) غیر مہذب؛ غیر شائستہ؛ گنوار؛ اُجڈ؛ بھدّا ۔

Unurged : (a) بے تاکید؛ بے اصرار؛ جس پر زور نہ دیا گیا ہو؛ جسے زور دے کر پیش نہ کیا گیا ہو ۔

Unurged : (adv.) بے رضاو رغبت؛ بلا جبر و اکراہ؛ مرضی ۔

Unusable : (a) ناقابلِ استعمال ؛ جو کام کے لائق نہ ہو ؛ بے کار؛ بے مصرف ۔

Unused : (a) غیرعادی؛ جس کا استعمال نہ ہوا ہو؛ غیر مستعمل۔

Unutterable : (a) (جمع) جوباتیں کہی جانے کے قابل نہ ہوں ۔

Unutterably : (adv.) ناقابلِ بیان طور پر؛ ناگفتہ بہ طریقے سے ۔

Unuttered : (a) ناگفتہ؛ بن کہا؛ غیر اظہار کردہ؛ جو الفاظ میں ظاہر نہ کیا گیا ہو مگر دل میں ہو ۔

Unvaccinated : (a) بے ٹیکا لگایا ہوا؛ جس کو چیچک کا ٹیکا نہ لگایا گیا ہو ۔

Unvaluable : (a) (۱) کم قیمت؛ جو بیش قیمت نہ ہو ۔ (۲) بے قدروقیمت؛ بے وقعت ۔

Unvalued : (a) (۱) غیر اہم؛ معمولی؛ ادنیٰ ۔(۲) بے قدر؛ جس کی قدر نہ ہو؛ جس کی قیمت کا اندازہ نہ کیا گیا ہو ۔

Unvanquishable : (a) ناقابلِ فتح؛ جس کو ہرایا نہ جاسکے؛ جسے مغلوب نہ کیا جاسکے ۔

Unvanquished : (a) غیرمغلوب؛ غیرمفتوح؛ جس پر غلبہ حاصل نہ ہوا ہو ۔

Unvariable : (a) (شاذ) دیکھو Invariable

Unvaried : (a) غیر تنوع؛ غیرمتغیر؛ بے تنوع؛ یک رنگ؛ یکساں؛ اول سے آخر تک ایک انداز کا؛ دائمی ۔

Unvarnished : (a) (۱) مادہ، جوہر؛ (عبارت، بیان) جو مرصع اور رنگین نہ ہو؛ صحیح صحیح؛ سیدھا سادہ؛ بے رنگ آمیزی ۔(۲) (شخص) تکلف اور تصنع سے عاری ۔(۳) جس پر وارنش نہ کیا گیا ہو؛ بے روغن؛ بے وارنش۔

Unvarying : (a) یکساں؛ غیرمتغیر ۔

Unvaryingly : (adv.) غیرمتغیر طور پر؛ بلا تغیر ۔

Unvaryingness : (n) یکسانی؛ عدم تغیر ۔

Unveil : (v) (۱) نقاب کشائی کرنا ۔ (۲) بے نقاب کرنا؛ بےپردا کرنا ۔ (۳) (مجازاً) ظاہر کرنا؛ کھولنا؛ نمایاں کرنا ۔(٤) بے نقاب ہونا؛ ظاہر ہونا ۔

Unveiled : (a) بے نقاب ؛ ظاہر ؛ کھلا ہوا ؛ بے پردا ۔

Unveiling : (n) نقاب کشائی؛ پہلی بار کسی چیز کی نمائش، پیشکش یا اظہار ۔

Unvendible : (a) نا قابلِ فروخت ۔

Unvenerable : (a) نا قابلِ احترام ؛ نا قابلِ تعظیم ؛ غیر محترم۔

Unvented : (a) (احساس ، غصہ وغیرہ) غیر اظہار کردہ ۔

Unventilated : (a) (۱) غیر ہَوادار؛ جس میں ہَوا اور روشنی کا انتظام نہ ہو ۔(۲) جس پر بحث نہ ہوئی ہو ؛ جس پر اظہارِ خیال نہ ہوا ہو ۔

Unventured : (a) جس کی جسارت نہ کی گئی ہو ؛ جس کا جوکھم نہ اٹھایا گیا ہو ۔

Unveracious : (a) (۱) غلط ؛ جھوٹا ؛ خلافِ واقع ۔(۲) دروغ گو ؛ کاذب ۔

Unveraciously : (adv.) غلط طور پر ؛ غلط بیانی سے ؛ خلاف واقع طور پر ؛ دروغ گوئی سے ۔

Unveracity : (n) کذب ؛ جھوٹ ؛ دروغ ؛ دروغ گوئی ؛ غلط بیانی۔

Unverbalized : (a) لفظوں میں جس کا اظہار نہ کیا گیا ہو ۔

Unverifiable : (a) نا قابلِ تصدیق ۔

Unverified : (a) غیر مصدقہ ؛ جس کی تصدیق نہ کی گئی ہو ۔

Unversed : (a) جو مشاق نہ ہو ؛ جو ماہر نہ ہو ؛ غیر ماہر ؛ ناواقف ؛ غیر واقف ۔

Unvest : (v) کلیسائی یا پادریوں والا لباس اتارنا ۔

Unvexed : (a) غیر آزردہ ؛ بے جھلایا ہوا ۔

**Unviable : (a)** نا قابلِ نمو ؛ غیر نمو پذیر ؛ غیر ترقی پذیر ۔

**Unvicious : (a)** نیک ؛ شریف ؛ شریفانہ ؛ بیہودگی سے پاک ؛ برائی سے پاک ۔

**Unvictorious : (a)** شکست خوردہ؛ غیر فتح مند ؛ غیر فتح مندانہ۔

**Unvictualled : (a)** بے سامان خورد ونوش ؛ جسے غذا یا کھانا مہیا نہ کیا گیا ہو ۔

**Unviewed : (a)** بے دیکھا ہوا ؛ جس کا معائنہ نہ ہوا ہو ۔

**Unvigilant : (a)** (۱) غافل ؛ غیر ہوشیار ۔(۲) غفلت کا ۔

**Unvindicated : (a)** (۱) بے حمایت ؛ جس کی حمایت نہ کی گئی ہو ۔ (۲) جو صحیح یا بجا ثابت نہ کیا گیا ہو ۔

**Unvindictive : (a)** غیر منتقمانہ؛ انتقام نہ لینے والا ؛ درگزر کرنے والا ؛ عفو سے کام لینے والا ۔

**Unviolated : (a)** (۱) جو توڑانہ گیا ہو؛ جس کی خلاف ورزی نہ ہوئی ہو ؛ ناشکستہ ؛ غیرشکستہ ۔(۲) ہتک یا بے حرمتی سے محفوظ ۔(۳) عصمت دری سے محفوظ ۔ (٤) بے خلل : جس میں خلل نہ پڑا ہو ۔

**Unviolent : (a)** جو تند و تیز نہ ہو ؛ غیر متشدد ؛ غیر متشددانہ ؛ غیر ہیجانی۔

**Unvirtuous : (a)** بد ؛ بدکردار ؛ بدکار ؛ غیرصالح ؛ غیرراست باز ؛ سیاہ کار ؛ گنہ گار ۔

**Unvirtuously : (adv.)** بدی سے ؛ بدکرداری سے ؛ سیاہ کاری سے ؛ غیر راست بازی سے ۔

**Unvirtuousness : (n)** بدی؛ بد کرداری ؛ سیاہ کاری ؛ غیر راست بازی۔

**Unvisited : (a)** (۱) نظر انداز کیا ہوا ؛ جہاں کوئی نہ جائے ۔ (۲) جس کے پاس کوئی حاضر نہ ہوا ہو ؛ جس کی رفاقت نہ ہوئی ہو ۔

**Unvisored : (a)** (۱) بے مغز ؛ بے خود ۔(۲) (مجازاً) بے نقاب ۔

**Unvital : (a)** (۱) بے جان ؛ جو حیات سے بھر پور نہ ہو ۔ (۲) غیر منطقی ؛ جس میں منطقی ترتیب نہ ہو ؛ بے ربط ؛ بے تکا ۔

**Unvitiated : (a)** نجاست سے پاک ؛ غیر آلودہ ؛ جو خراب نہ ہوا ہو ؛ جس کا اخلاق نہ بگڑا ہو ؛ بے بگڑا ؛ معصوم۔

**Unvitrifiable : (a)** جسے شیشہ یا شیشے کے مانند نہ بنایا گیا ہو ۔

**Unvitrified : (a)** جسے شیشہ یا شیشے کے مانند نہ بنایا گیا ہو ۔

**Unvocal : (a)** (۱) بے زبان ؛ چپ رہنے والا ۔(۲) جو سریلی نہ ہو ؛ جو خوش الحان نہ ہو ؛ بے آہنگ ؛ بے سرا؛ موسیقی سے خالی ۔

**Unvoice : (v)** بے صوت کرنا ؛ بے آواز کرنا ۔

**Unvoiced : (a)** (۱) خاموش ؛ دبا ہوا ؛ چھپا ہوا ؛ جو ظاہر نہ ہو ۔ (۲) غیر مسموع (حرف یا آواز) جو محض سانس سے ادا کیا جائے اور جس کی ادائیگی میں حنجرے کی جھلی میں تھرتھراہٹ نہ ہو ؛ جو بغیر آواز کے ادا ہو ؛ مختفی ؛ بے صوت؛ جو آواز نہ دیتا ہو ۔

**Unvouched : (a)** (۱) بے ضمانت ؛ جس کا کوئی ضامن نہ ہو ۔ (۲) بے تصدیق ۔(۳) بےتائید ۔

**Unvowed : (a)** جس سے حلف نہ اٹھوایا گیا ہو ۔

**Unvoyageable : (a)** نا قابلِ عبور ؛ جسے کشتی یا جہاز سے عبور نہ کیا جاسکے ۔

**Unvulgar : (a)** غیر سوقیانہ ؛ غیر عامیانہ ؛ شائستہ ؛ مہذب ؛ جو بیہودہ اور بازاری نہ ہو ۔

**Unwaked/Unwakened : (a)** بے جگایا ہوا ؛ جسے جگایا نہ گیا ہو ۔

**Unwalled : (a)** جو دیوار کے گھیرے میں نہ ہو ؛ جس کے چاروں طرف دیوار نہ ہو ؛ کھلا ہوا ۔

**Unwandered : (a)** جگہ یا خطہ جہاں سے کوئی نہ گزرا ہو ۔

**Unwandering : (a)** غیر منحرف؛ اِدھر اُدھر نہ مڑنے والا ؛ ثابت قدم ۔

**Unwaning : (a)** نہ گھٹنے والا ؛ مستقل ؛ دائمی ۔

**Unwanted : (a)** غیر مطلوب ؛ بے ضرورت؛ جس کی خواہش یا ضرورت نہ ہو ۔

Unwarded : (a) (حملہ وغیرہ) جسے روکا نہ گیا ہو ؛ جس کی کاٹ نہ کی گئی ہو ۔

Unwares : (adv.) (قدیم) غیر متوقع طور پر ؛ یکایک ؛ اچانک انجانے طور پر ۔

Unwarily : (adv.) غفلت سے ؛ نا عاقبت اندیشی سے ۔

Unwariness : (n) غفلت ؛ نا عاقبت اندیشی ۔

Unwarlike : (a) (۱) غیر جنگ جو ؛ غیر جنگ جویانہ ؛ غیر سپاہیانہ ؛ غیر فوجی ۔ (۲) صلح جویانہ ؛ صلح کا ۔

Unwarmed : (a) بے گرم کیا ہوا ۔

Unwarming : (a) گرمی نہ بخشنے والا ؛ ٹھنڈا ۔

Unwarned : (a) (۱) جو آگاہ نہ کیا گیا ہو ؛ جسے اطلاع نہ دی گئی ہو ؛ بے خبر ۔ (۲) جسے تنبیہہ نہ کی گئی ہو ۔

Unwarp : (v) سیدھا کرنا ؛ خَم یا اینٹھن دور کرنا ۔

Unwarped : (a) (۱) بے اینٹھا ہوا ؛ بے پیچ و خم ۔ (۲) بے لاگ ؛ بے تعصب ؛ غیر متعصبانہ ۔

Unwarrantable : (a) نا قابل حمایت ؛ جس کی حمایت میں کچھ نہ کیا جا سکے ؛ ناجائز ؛ ناروا ۔

Unwarrantableness : (n) ناروا ہونا ؛ بےجا ہونا ۔

Unwarrantably : (adv.) بے جا طور پر ؛ ناروا طور پر ۔

Unwarranted : (a) بے ضمانت ؛ بے سند ؛ بے تصدیق ۔

Unwarrantedly : (adv.) ناجائزطور پر؛ غیرمجازانہ طورپر۔

Unwary : (a) غیر ہوشیار ؛ غافل ؛ ناعاقبت اندیشانہ ؛ غفلت کا ۔

Unwashed : (a) (۱) بے دھلا ہوا ؛ بے نہایا ہوا ؛ مَیلا ۔ (۲) گنوار ؛ انگھڑ ؛ جاہل ۔

Unwashed : (n) عوام الناس ؛ اَن پڑھ لوگ ؛ گنوار اور جاہل لوگ ۔

Unwashen : (a) دیکھو (قدیم) Unwashed

Unwasted : (a) (۱) (قدیم) جس پر کٹاؤ کا عمل نہ ہوا ہو؛ جسے ضائع نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) (قدیم) جسے تباہ و برباد نہ کیا گیا ہو ؛ جسے تاراج نہ کیا گیا ہو ۔

Unwasteful : (a) غیر مُسرف؛ غیر مسرفانہ ؛ کفایت شعار ؛ کفایت شعارانہ ۔

Unwastefully : (adv.) غیر مسرفانہ طور پر ؛ کم خرچی سے ۔

Unwasting : (a) (قدیم) جس میں کمی یاتخفیف واقع نہ ہو ۔

Unwatched : (a) (۱) نظرانداز کیا ہوا ۔ (۲) جس کی نگہبانی نہ کی گئی ہو ۔

Unwatchful : (a) غیر خبردار ؛ بےتوجہ ؛ غیر ہوشیار؛ جو چوکس اور خبردار نہ ہو ۔

Unwatchfully : (adv.) بے توجہی سے ؛ غفلت شعاری سے ۔

Unwatchfulness : (n) بے توجہی ؛ غفلت شعاری ۔

Unwater : (v) (کھیت، کان وغیرہ کو) پانی سے خالی کرنا ۔

Unwatered : (a) (۱) بے پانی ملا ؛ خالص ۔ (۲) بے آب ؛ خشک؛ سوکھا ہوا ۔ (۳) جس میں پانی نہ دیا گیا ہو ؛ بے سینچا ؛ جو پانی سے تر نہ ہو؛ بے بھگویا ۔

Unwatery : (a) (۱) غیر آبی ؛ جو پانی کا نہ ہو ؛ جو پانی سے بھرا نہ ہو ۔ (۲) جو پانی سے تر نہ ہو ؛ خشک ۔ (۳) پانی سے غیر مشابہ ؛ جو پانی کی طرح نہ ہو ۔

Unwaved : (a) (بال وغیرہ) جو لہردار نہ ہو ؛ سیدھا ۔

Unwavering : (a) غیر متزلزل ؛ مضبوط؛ غیر مذبذب ؛ مستقل ؛ پُر استقلال ۔

Unwaveringly : (adv.) غیر متزلزل طور پر ؛ مضبوطی سے ؛ استقلال سے ۔

Unwaving : (a) بے ہلتا ہوا ؛ بے لہراتا ہوا ۔

Unwaxed : (a) جس میں موم نہ ملایا گیا ہو ۔

Unweakened : (a) کمزور نہ کیا ہوا ؛ مضبوط ۔

Unwealthy : (a) جو دولت مند نہ ہو ؛ غریب ؛ مفلس ۔

Unweaned : (a) بے دودھ چُھٹا ؛ دودھ پیتا؛ شیر خوار ۔

Unweaponed : (a) غیر مسلح ؛ جو اسلحوں سے آراستہ نہ ہو۔

Unwearable : (a) جو پہننے کے قابل نہ ہو ؛ پھٹا ہوا؛ بدنما۔

Unweariable : (a) اَن تھک ؛ نہ تھکنے والا ۔

Unweariableness : (n) اَن تھک ہونا ۔

Unweariably : (adv.) اَن تھک طور پر ۔

Unwearied : (a) تازہ دم ؛ بے تھکا ہوا ؛ جو عاجز یا درماندہ نہ ہو ؛ جو اکتا نہ گیا ہو ؛ سرگرم ؛ محنتی؛ مستعد۔

Unweariedly : (adv.) تازہ دمی سے ؛ سرگرمی سے ؛ مستعدی سے ؛ محنت سے ؛ بغیر تھکے ہوئے ۔

Unweariedness : (n) تازہ دمی ؛ سرگرمی؛ مستعدی۔

Unweary : (a) بے تھکا ہوا ؛ جو عاجز یا درماندہ نہ ہو ۔

Unwearying : (a) (۱) نہ تھکنے والا ؛ اَن تھک ؛ مسلسل ۔ (۲) تھکاوٹ اور اکتاہٹ پیدا نہ کرنے والا ۔

Unwearyingly : (adv.) (۱) بےتھکے ہوئے ؛ اَن تھک یا مسلسل طور پر ۔ (۲) بے تکان پیدا کئے ہوئے ۔

Unweathered : (a) جس پر سردی ، گرمی، ہَوا اور بارش کا کوئی اثر نہ ہوا ہو ۔

Unweave : (v) ادھیڑنا ؛ (بُنی ہوئی چیز کو) کھولنا ۔

Unwebbed : (a) بے جھلی دار پنجوں کا ؛ (چڑیوں کے پنجے) بے جھلی دار ؛ جس میں بطخ کے پنجوں کی طرح جھلی نہ ہو ۔

Unwed/Unwedded : (a) غیر شادی شدہ ؛ بِن بیاہا ؛ مجرد ؛ کنوارا ۔

Unwedge : (v) (۱) بے پچّر کرنا ۔ (۲) تنگ مقام سے نکالنا؛ بہ دقت باہر نکالنا ۔

Unwedgeable : (a) جسے پھاڑا نہ جاسکے ؛ جسے ٹکڑے نہ کیا جاسکے ؛ سخت ۔

Unweeded : (a) بے ترایا ہوا ؛ جس کی ترائی نہ ہوئی ہو؛ جس میں سے گھاس پھوس دور نہ کیا گیا ہو ۔

Unweeting : (a) (قدیم) نا دانستہ ۔

Unweetingly : (adv.) (قدیم) نا دانستہ طور پر ۔

Unweighed : (a) (۱) بے تولا ہوا ؛ بے وزن کیا ہوا ۔ (۲) (مجازاً) نا سمجھی کا ؛ نادانی کا ۔

Unweighted : (a) (۱) جسے بھاری بھرکم نہ بنایا گیا ہو؛ جسےبوجھل نہ بنایا گیا ہو ۔ (۲) جو اعداد و شمار کے اعتبار سے حاصل نہ ہوا ہو (قدروقیمت کے اعتبار سے نہیں)۔

Unwelcome : (a) ناپسندیدہ ؛ ناگوار ؛ نا مرغوب ؛ غیر مطبوع؛ جس کے آنے یا ملنے سےخوشی نہ ہو ۔

Unwelcome : (n) سرد مہری ۔

Unwelcome : (v) بغیر گرم جوشی کے استقبال کرنا؛ بے تپاک ہوکر کسی چیز کو لینا ۔

Unwelcomed : (a) جس کا خیرمقدم نہ کیا گیا ہو ؛ جس کا استقبال نہ کیا گیا ہو ۔

Unwelcomeness : (n) ناگواری ؛ نا پسندیدگی ۔

Unwelded : (a) بے جوڑا ہوا ؛ جس کی وائرنگ نہ ہوئی ہو ۔

Unwell : (a) (۱) بیمار؛ غیرصحت مند ۔ (۲) (عورت) حائضہ؛ جو حیض میں مبتلا ہو ۔

Unwellness : (n) (۱) بیماری ۔ (۲) حیض (شاذ) ۔

Unwemmed : (a) (قدیم بول چال) بے عیب ؛ بے داغ ۔

Unwept : (n) بے نوحہ ؛ بے ماتم؛ جس کے لئے کوئی رویا نہ ہو ۔

Unwet : (n) بے بھگویا ؛ بے نم (خصوصاً جو آنسو سے نم نہ نہ ہو ) ۔

Unwetted : (a) دیکھو Unwet

Unwheel : (v) بے پہیا کرنا ۔

Unwhetted : (a) (۱) جس پر سان نہ کیا گیا ہو ؛ جسے رگڑ کر تیز نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) (مجازاً) (خواہش ، بھوک وغیرہ) جسے بھڑکایا نہ گیا ہو ؛ جسے تیز نہ کیا گیا ہو ۔

Unwhipped/Unwhipt : (a) جسے کوڑے نہ لگائے گئے ہوں ؛ جسے سزا نہ دی گئی ہو ۔

Unwhiskered : (a) جسے مونچھیں نہ ہوں ۔

Unwhispered : (a) جسے زیر لب یا سرگوشی کے انداز میں نہ کہا گیا ہو ۔

Unwhitewashed : (a) جس پر سفیدی نہ کی گئی ہو ۔

Unwholesome : (a) (۱) مضر صحت ۔ (۲) مخرب اخلاق ۔ (۳) (اخلاقی یا جسمانی طور پر) غیرصحت مند ۔

Unwholesomely : (adv.) مُضر طور پر ؛ غیر صحت مندانہ طورپر؛ مخرب اخلاق طریقے سے ۔

Unwholesomeness : (n) مضر صحت ہونا ؛ مخرب اخلاق ہونا ۔

Unwieldily : (adv.) (۱) بھاری بھرکم طور پر ؛ بے ڈھنگے طریقےسے ۔ (۲) غیر عملی طریقےسے ۔ (۳) بھدے طور پر ۔

Unwieldiness : (n) (۱) بھاری بھرکم پن ؛ بے ڈھنگاپن ۔ (۲) غیر عملی ہونا ۔ (۳) بدنمائی ؛ بھداپن ۔

Unwieldy : (a) (۱) بھاری بھرکم ؛ بے ڈھنگا ۔ (۲) غیر عملی ؛ الجھا ہوا ۔ (۳) بدنما ؛ بد صورت ۔ (٤) بڑا اور بھدا ؛ بے ڈول ۔

Unwifely : (a) جو بیوی کی سی نہ ہو ؛ جو بیوی معلوم نہ ہو ؛ جو بیوی کے شایانِ شان نہ ہو ؛ جو بیوی کے لئے مناسب نہ ہو ۔

Unwigged : (a) بغیر وگ لگائے ۔

Unwilful : (a) (۱) جو ضدی ، خود رائے اور خود سر نہ ہو ۔ (۲) بلا ارادہ ؛ بے مقصد ۔

Unwill : (v) (خواہش یا منشا کو) بدل دینا ؛ تردید کرنا ۔

Unwilled : (a) بے قصد ؛ بلا ارادہ ۔

Unwilling : (a) نا رضامند ؛ بے دل ؛ نا خوش ۔

Unwillingly : (adv.) نا رضامندی سے ۔

Unwillingness : (n) نا رضامندی ؛ نا خوشی ؛ بے دلی ۔

Unwilted : (a) (۱) بے مرجھایا ہوا ؛ جو خشک نہ ہوا ہو ۔ (۲) (مجازاً) غیر پژمردہ ؛ جو بے جان اور کمزور نہ ہوا ہو ۔

Unwily : (a) سیدھا سادہ ؛ بھولا بھالا ؛ بے ریا ۔

Unwincing : (a) بے جھجک ؛ بے خوف ۔

Unwind : (v) (۱) (لپٹی ہوئی چیز کو) کھولنا ۔ (۲) (لپٹی ہوئی چیز کا) کھلنا ۔ (۳) کھوج لگانا ۔ (٤) آزاد کرنا ۔ (٥) پُرسکون ہونا ؛ دھیما پڑنا ۔

Unwinding : (n) (۱) (لپٹی ہوئی چیز کا) کھلنا یا کھولا جانا۔ (۲) تلاش ؛ کھوج ۔

Unwindy : (a) جہاں تیز ہَوا نہ چلتی ہو ؛ پُر سکون ۔

Unwinged : (a) بے پر ۔

Unwinking : (a) جو پلک نہ جھپکاتا ہو ؛ یکساں طور پر مرکوز؛ چوکس ؛ ہوشیار ۔

Unwinnable : (a) جسے جیتا نہ جاسکے ؛ (خصوصاً) نہایت مستحکم ، مضبوط جس پر حملہ نہ ہوسکے ۔

Unwinning : (a) (۱) (شاذ) ہارنے والا ؛ جو جیت نہ سکے ؛ جس کی ہار ہو ۔ (۲) غیر دلکش ۔

Unwinnowed : (a) جسے بھوسا اڑا کر صاف نہ کیا گیا ہو ؛ بے اُسایا ہوا ۔

Unwiped : (a) بے پونچھا ہوا ؛ داغدار ؛ دھبے پڑا ۔

Unwired : (a) بے تار لگایا خصوصاً جس میں بجلی کے تار نہ لگائے گئے ہوں ۔

Unwisdom : (n) بیوقوفی ؛ نا عاقبت اندیشی ؛ غیر دانشمندی۔

Unwise : (a) (۱) غیردانشمند ؛ بیوقوف؛ نا عاقبت اندیش ۔ (۲) غیر دانشمندانہ ؛ حماقت کا ؛ ناعاقبت اندیشانہ ۔

Unwisely : (adv.) حماقت سے ؛ نا عاقبت اندیشی سے؛ غیر دانشمندانہ طور پر ۔

Unwiseness : (n) بیوقوفی ؛ نا عاقبت اندیشی ؛ نادانی؛ حماقت ۔

Unwish : (v) (۱) (اپنی کسی خواہش کو) واپس لینا یا منسوخ کرنا ۔ (۲) کسی چیز کے نہ ہونے کی خواہش کرنا ؛ کسی چیز کی ہلاکت یا فنا کی خواہش کرنا ۔

Unwished : (a) نا خواستہ ؛ غیر مطلوب ؛ جس کی خواہش نہ ہو ۔

Unwishful : (a) غیر آرزومند ؛ غیر خواہش مند ۔

Unwist : (a) (قدیم، متروک) بے جانا ہوا ؛ نا معلوم ۔

Unwitch : (v) (قدیم) جادو کے اثر سے آزاد کرنا ۔

Unwithdrawing : (a) واپس نہ لینے والا ۔

Unwithdrawn : (a) جو واپس نہ لیا گیا ہو ۔

Unwithered : (a) غیر پژمردہ ؛ جو مرجھایا نہ ہو ۔

Unwithering : (a) نہ مرجھانے والا ۔

Unwithstood : (a) جس کی مزاحمت نہ کی گئی ہو ؛ جس کا مقابلہ نہ کیا گیا ہو ۔

Unwitnessed : (a) (۱) بے دیکھا ؛ جو دیکھا نہ گیا ہو ۔ (۲) بے شاہد ؛ بے گواہ ؛ بے شہادت ۔ (۳) بے دستخط شاہد ؛ جس پر گواہ کے دستخط نہ ہوں ۔

Unwittily : (adv.) غیر بذلہ سنجی سے ؛ غیر نکتہ سنجی سے ۔

Unwitting : (a) نا دانستہ ؛ انجانا ؛ بے ارادہ ؛ بے قصد ۔

Unwittingly : (adv.) انجانے طور پر ؛ نادانستہ طور پر ؛ بے ارادہ طور پر ۔

Unwittingness : (n) (۱) نا دانستگی ؛ انجاناپن ۔ (۲) بےقصد و بے ارادہ ہونا ۔

Unwitty : (a) غیر بذلہ سنج ؛ غیر نکتہ سنج ؛ غیر ظریف الطبع ؛ مقطع ؛ غیر بذلہ سنجانہ ؛ غیر نکتہ سنجانہ ۔

Unwive : (v) بیوی کی حیثیت سے محروم کرنا ۔

Unwived : (a) مجرد ؛ بے بیوی ؛ بغیر بیگم ۔

Unwoman : (v) نسوانی یا زنانہ خصوصیات سے محروم کرنا ۔

Unwomanly : (a) غیر نسوانی ؛ غیرنسائی ؛ خلاف نسائیت؛ عورتوں کی سیرت یا طریقے کے خلاف ۔

Unwomanly : (adv.) غیر نسائی طور پر ۔

Unwon : (a) غیر مفتوح ؛ بے جیتا ہوا؛ (عورت) جو حاملہ نہ ہوئی ہو ۔

Unwont : (a) (شاذ ، متروک) غیر عادی ۔

Unwonted : (a) (۱) خلاف معمول ؛ خلاف عادت ۔ (۲) غیر عادی؛ جو کسی چیز کا عادی یا خوگر نہ ہو ۔

Unwontedly : (adv.) خلافِ معمول طور پر ؛ خلافِ عادت طور پر ۔

Unwontedness : (n) خلاف معمول ہونا ؛ خلافِ عادت ہونا ؛ انوکھاپن ۔

Unwooded : (a) بے اشجار ؛ درختوں سے خالی ؛ جس میں جنگل نہ ہو ۔

Unwooed : (a) جس سے معاشقہ نہ کیا گیا ہو ؛ جس کو شادی کا پیغام نہ دیا گیا ہو ؛ جس کی طلب گاری نہ کی گئی ہو ۔

Unwordable : (a) جسے لفظوں میں بیان نہ کیا جاسکے ۔

Unworded : (a) بیان نہ کیا ہوا ؛ جسے الفاظ کا جامہ نہ پہنایا گیا ہو ۔

Unworkability : (n) نا قابلِ عمل ہونا ۔

Unworkable : (a) نا قابلِ عمل ؛ نہ چلنے والا ۔

Unworkableness : (n) دیکھو Unworkability

Unworked : (a) (۱) (چقماق) مصنوعی طریقے سے جس کی تراش خراش نہ کی گئی ہو ۔ (۲) جسے استعمال میں نہ لایا گیا ہو ۔ (۳) جس میں یا جس پر عمل نہ ہوا ہو ۔

Unworking : (a) بے کار ؛ نکما ۔

Unworkmanlike : (a) جس میں اچھی کاریگری نہ ہو؛ خراب بنا ہوا؛ بھدا ۔

Unworld : (v) مادّی سطح سے اوپر اٹھانا ۔

Unworldliness : (n) دنیا سے بے تعلقی؛ روحانیت ۔

Unworldly : (a) (۱) غیر دنیوی؛ غیر ارضی ۔ (۲) روحانی ۔ (۳) دنیاوی معاملے میں جو ہوشیار نہ ہو ۔ (٤) جو مادی چیزوں (دولت وغیرہ) کا پجاری نہ ہو ۔

Unworn : (a) (۱) غیر فرسودہ؛ بے گھسا ہوا ۔ (۲) بے پہنا (کپڑا) ۔ (۳) تازہ؛ نیا؛ اصلی ۔

Unworried : (a) غیر متفکر؛ غیر پریشان؛ مطمئن؛ پُرسکون ۔

Unworshipful : (a) غیر معظم؛ غیر محترم ۔

Unworshipped/Unworshiped : (a) جس کی پرستش نہ کی گئی ہو ۔

Unworshipping/Unworshiping : (a) پرستش نہ کرنے والا ۔

Unworth : (a) (۱) بے کار؛ مہمل؛ بے مصرف؛ بے قدر و قیمت ۔ (۲) شرمناک ؛ ذلیل ؛ گرا ہوا ؛ ذلت آمیز ۔ (۳) غیر مستحق؛ ناسزاوار؛ نااہل ۔ (٤) بے جا ۔

Unworth : (n) نا اہلی؛ نالائقی (کسی چیز کا) مستحق یا سزا وار نہ ہونا ۔

Unworthily : (adv.) (۱) بے استحقاق کے؛ بے اہلیت کے ۔ (۲) نااہلی سے؛ نالائقی سے ۔ (۳) شرم ناک طور پر؛ ذلت آمیز طور پر ۔ (٤) بیجا طور پر ۔

Unworthiness : (n) (۱) بے کار ہونا؛ بے قدر و قیمت ہونا؛ مہمل ہونا ۔ (۲) شرمناک ہونا؛ گرا ہوا ہونا؛ ذلیل ہونا ۔ (۳) غیر مستحق ہونا؛ ناسزاوار یا نااہل ہونا ۔ (٤) بے جا ہونا ۔

Unworthy : (a) دیکھو Unworth

Unworthy : (n) نا اہل شخص ۔

Unwound : (a) (۱) بے کوک دی ہوئی (گھڑی) ۔ (۲) کھلا ہوا؛ بےلپٹا ہوا ۔

Unwoundable : (n) جس کو زخم نہ پہنچایا جاسکے ۔

Unwounded : (a) زخم سے محفوظ؛ بغیر زخم کا؛ صحیح و سالم ؛ مسلم ۔

Unwoven : (a) بے بُنا ۔

Unwrap : (v) (لپیٹی یا تہ کی ہوئی چیز کو) کھولنا ۔

Unwreaked : (a) جس کا بدلا یا انتقام نہ لیا گیا ہو؛ بن لیا (انتقام)؛ بغیر عمل میں آیا ہوا ۔

Unwreathe : (v) لپیٹی ہوئی چیز کو کھولنا ۔

Unwreathed : (a) بے مکٹ؛ جو ریشم یا پھولوں کا ہار نہ پہنے ہو؛ بغیر ہار پہنے ہوئے ۔

Unwrecked : (a) (جہاز خصوصاً) جو تباہ و برباد نہ ہوا ہو؛ جو طوفان کی زد میں نہ آیا ہو ؛ جو غرق نہ ہوا ہو ۔

Unwrench : (v) کھولنا ۔

Unwrenched : (a) کھولا ہوا ۔

Unwrested : (a) (۱) بغیر توڑا مروڑا ہوا ۔ (۲) (واقعات، عبارت وغیرہ) جسے مسخ کرکے بیان نہ کیا گیا ہو؛ جسے مسخ نہ کیا گیا ہو؛ کھینچ تان کر جس کا غلط مطلب نہ نکالا گیا ہو ۔

Unwrinkle : (v) شکن مٹانا؛ دور کرنا؛جُھرّی دور کرنا؛ مٹانا ۔

Unwrinkled : (a) بے شکن؛ بے جُھرّیوں کا؛ جس پر جُھرّیاں نہ پڑی ہوں ۔

Unwrite : (v) مٹانا؛ قلم زد کرنا ۔

Unwriteable/Unwritable : (a) ناقابل تحریر؛ جو تحریر میں نہ لایا جاسکے ۔

Unwritten : (a) (۱) غیر تحریری؛ غیر نوشتہ؛ بے لکھا ۔ (۲) (ورق، کاغذ وغیرہ) بغیر لکھا ہوا؛ سادہ ۔

Unwronged : (a) (۱) جس کے ساتھ ناانصافی یا تعصب نہ برتا گیا ہو؛ جس کے ساتھ بے دردی کا سلوک نہ کیا گیا ہو؛ جو ستایا نہ گیا ہو؛ جس کے ساتھ کوئی زیادتی نہ کی گئی ہو ۔ (۲) جس پر غلط الزام نہ دھرا گیا ہو؛ جسے برا یا قصوروار نہ سمجھا گیا ہو ۔ (۳) جسے ٹھگا نہ گیا ہو؛ جسے دھوکا نہ دیا گیا ہو ۔

Unwrought : (a) (۱) نامکمل؛ ناتمام ۔ (۲) خام؛ ناساختہ؛ بے بُنا ہوا ۔ (۳) (کان کنی) بغیر معدنیات نکالی ہوئی؛ جس میں سے معدنیات نہ نکالی گئی ہوں ۔

Unwrung : (a) جس پر کوئی اثر نہ ہو؛ بے مروڑا ہوا ۔

Unyeaned : (a) نازائیدہ؛ جو پیدا نہ ہوا ہو (خصوصاً میمنا، بھیڑ کا بچہ) ۔

Unyielded : (a) جس نے سر تسلیم خم نہ کیا ہو؛ جس نے (کسی کی) بات نہ مانی ہو؛ جو دبا نہ ہو؛ نہ دبنے والا ۔

**Unyielding : (a)** (۱) سخت؛ کڑا؛ بے لوچ ۔(۲) نہ دبنے والا ؛ اپنی رائے میں سخت؛ ضدی؛ خود رائے؛ ضد کا؛ خود رائی کا ۔

**Unyieldingly : (adv.)** بے لوچ طریقے سے ؛ سختی سے ؛ خودرائی سے؛ ضد سے ۔

**Unyieldingness : (n)** بے لوچ پن ؛ سختی ؛ کڑا پن ؛ ضد ؛ خود رائی ؛ خودرائے ہونا ۔

**Unyoke : (v)** (۱) (جانوروں کو) جوئے سے الگ کرنا ۔ (۲) محکومی اور چیرہ دستی، ظلم و استبداد سے آزاد کرنا یا نجات دلانا ۔ (۳) علاحدہ کرنا؛ الگ کرنا ۔

**Unyoked : (a)** (۱) بے جتا ہوا؛ جوئے میں نہ لگا ہوا؛ (مجازاً) بے قابو؛ آزاد؛ بے مہار ۔(۲) جوئے سے الگ کیا ہوا؛ محکومی اور ظلم سے نجات دلایا ہوا یا نجات پایا ہوا ۔

**Unzealous : (a)** غیر سرگرم؛ بے جوش؛ جو سرگرمی اور جوش سے خالی ہو ۔

**Unzealously : (adv.)** غیرسر گرم طریقے سے؛ بغیر جوش اور ولولے کے ۔

**Unzip : (v)** (۱) (زپ کو) کھولنا ۔(۲) (زپ کھینچ کر جیب، تھیلے اور بیگ وغیرہ کو) کھولنا؛ زپ کے سہارے جیب ، تھیلے وغیرہ کا کھلنا ۔

**Unzipper : (v)** دیکھو Unzip

**Unzoned : (a)** (۱) جس کی حد بندی نہ کی گئی ہو؛ بغیر حد بندی کا؛ جس کی حدود کا تعین نہ کیا گیا ہو؛ (جغرافیہ) منطقہ ۔ (۲) (قدیم) بے پٹکا؛ بے گھیرا؛ غیر محدود ۔

**- uous : (suffix)** لاحقہ بمعنی "نما" "کی طرح کا" "دار" ۔

**Up : (n)** (۱) اونچ؛ فراز؛ بلندی؛ اونچائی ۔(۲) عروج؛ ترقی ۔ (۳) (قیمت یا قدر میں) اضافہ؛ چڑھاؤ ۔(٤) اپ ٹرین۔

**Up : (a)** (۱)(خطہ یا اس کے رہنے والے) اونچا؛بلند ۔(۲) (ریل گاڑی یا بس) اوپر یا بلندی کو جانے والی؛ اوپر یا اونچائی پر جانے والی ریل گاڑی سے متعلق ۔ (۳) (شراب، بیر، سوڈا واٹر وغیرہ) پُرجوش؛ کھدبُد کرنے والا ۔ (٤) (مجازاً) پرجوش؛ زندہ دل؛ بشاش؛ شگفتہ ۔(٥) مائل بہ فراز؛ چڑھتا ہوا؛ اوپر کا؛ اوپر کی طرف کا ۔ (٦) کھڑا ہوا (اور تقریر کرتا ہوا) ۔

**Up : (v)** (۱) (بطخ وغیرہ کو) نشان لگانے کے لئے ہانکنا ۔ (۲) (اسلحہ) اٹھانا (خصوصاً کندھے پر یا کندھے تک) ۔ (۳) (بحری) کشتی یا جہاز کے پتوار یا مچھلی پکڑنے کے بڑے جال کو اٹھانا ۔ (٤) کھڑا ہونا؛ اٹھنا؛ بستر سے اٹھنا ۔ (٥) بڑھانا (دام، قیمت، تنخواہ وغیرہ) ۔

**To up and (do something) :** یکایک یا دلیری سے کچھ کرنے لگنا ۔

**To up and down :** باری باری اٹھنااور گرنا ۔

**To up with :** (اسلحہ وغیرہ) اٹھانا؛ بلند کرنا ۔

**Up : (adv.)** (۱) اوپر؛ اوپر کو؛ اوپر کی طرف؛ اوپر تک ۔ (۲) سطح زمین سے کچھ بلند ۔ (۳) گھوڑے پر ۔ (٤) کسی اہم مقام کو ۔ (٥) ہوا کے رخ ۔ (٦) نیچے سے اوپر کے درجے کو ۔ (۷) بلند تر اخلاقی یا روحانی سطح کی جانب ۔ (۸) انبساط یا عزم صحیح کی جانب ۔(۹) عمل، حرکت، ہل چل اور جوش کی حالت میں ۔ (۱۰) اپنے پاؤں پر ۔(۱۱) پختگی یا مہارت کی جانب ۔(۱۲) اتنا بلند کہ سنا جاسکے ۔ (۱۳) مجسٹریٹ کے سامنے یا رو برو ۔ (١٤) تکمیل یا انجام کی جانب ۔(١٥) ڈھک لینے یا ملفوف کرلینے کے طور پر ۔(١٦) خلا میں یا ہوا میں (معلق) ۔ (١٧) (چاند، سورج وغیرہ) افق سے نمودار ۔(١٨) استادگی کی حالت میں؛ کھڑا ہوا ۔ (مجازاً) : (۱) انتشار یا ابتری کی حالت میں ؛ بغاوت کی حالت میں ۔ (۲) اضطراب، ابھار یا اعتماد کی حالت میں ۔ (۳) ترقی، ارتقاء، رواج یا انجام دہی کی حالت میں ۔(٤) (شاذ) جس کا بڑا چرچا ہو ۔(٥) (روز مرّہ) ہوتا ہوا؛ جو ہو رہا ہے (ناخوشگوار اور معمول کے خلاف واقعہ کے طور پر) ۔(٦) کسی سے لڑائی یا جھگڑے کی حالت میں؛ کشیدگی کی حالت میں ۔ (۷) مکمل؛ ختم؛ برخاست (اسمبلی وغیرہ) ۔(۸) ناخواستہ اور بے نتیجہ انجام کو ۔(۹) مقام، عہدہ یا قیمت میں بلند تر ۔(۱۰) قوت میں بڑھا ہوا؛ عمل کے لئے تیار ۔(۱۱) تعداد، قدر و قیمت اور بھاؤ میں بڑھا ہوا ۔ (۱۲) حریف یا مقابل سے آگے ۔ (۱۳) فروخت کے لئے لگایا ہوا یا پیش کردہ ۔

**A hundred up :** سو نمبر ہوگئے (کسی کھیل میں نمبروں کے تختے پر)۔

All up : بالکل ختم ۔

Beer is up : بیر (شراب) کی تیزی جاتی رہی ۔

Eat up : سموچا کھا جانا ۔

His blood is up : اس کو غصہ یا جوش آگیا ۔

Is up against a hard job : سخت کام سے سابقہ ھے ۔

It is all up with him : اس کی حالت مایوسی کی ھے ۔

It is up to us : یہ ہمارا کام ھے؛ یہ ہم پر ھے؛ یہ ہمارے ذمے ھے ۔

Live up to his income : وہ اپنی ساری آمدنی خرچ کر دیتا ھے ۔

Not up to much : جو بڑی صلاحیت، اہمیت یا قیمت کا نہ ھو ۔

Not up to travelling : سفر کے قابل نہیں؛ سفر کرنے کے لائق نہیں ۔

Parliament is up : پارلیمنٹ برخاست ھو گئی ۔

Speak up : زور سے بولو ۔

Time is up : وقت پورا ھو گیا ۔

What is up : کیا ھے؟ کیا ھو رہا ھے؟

Up : (prep.) (۱) اوپر کی طرف؛ اوپر کو ۔ (۲) (ندی وغیرہ کے) منبع کی جانب ۔ (۳) کسی دور دراز علاقے کی جانب یا میں؛ کسی کمرے کے آخری سرے کی طرف یا تک ۔ (٤) کسی گلی، سڑک، شہر، راستہ یا لکیر کے دوسرے سرے تک یا اس کی جانب ۔ (۵) بلند تر مقام پر یا دور دراز حصے میں ۔ (٦) چوٹی پر؛ سطح زمین سے بلند ۔

Up - : (prefix) دیگر الفاظ کے ساتھ بطور سابقہ آتا ھے؛ ان تمام معنوں میں جن معنوں میں متعلق فعل up (adv.) آتا ھے ۔

Up-a-daisy : (int.) (بولی یا روز مرہ) ہمت بندھانے کے لئے چھوٹے بچے کو کہتے ہیں جب وہ گر جاتا ھے یا جب اسے ہاتھ میں لے کر اوپر اٹھاتے ہیں ۔

Up against : (a) (مشکلات وغیرہ سے) دوچار ۔

To knock or run up against : اچانک ملاقات ھو جانا ۔

Up-anchor : (v) لنگر کو تولنا؛ ہاتھ میں لے کر اس کے وزن کا اندازہ کرنا ۔

Up-and-comer : (n) ھونہار شخص؛ جو ترقی کی جانب تیزی سے گام زن ھو اور جس کا مستقبل امید افزا ھو ۔

Up and coming : (a) فعال؛ چوکس؛ آمادہ؛ جو کھم اٹھانے والا؛ ھونہار؛ ترقی کی جانب گامزن ۔

Up and down : (adv.) (۱) آگے پیچھے؛ ادھر ادھر؛ اوپر نیچے؛ ایک سرے سے دوسرے سرے تک ۔ (۲) پورا پورا؛ اوپر سے نیچے تک؛ ہر طرح سے ۔ (۳) (بحری) عمودی حالت میں ۔ (٤) (روز مرہ) بد تمیزی سے؛ منہ پھٹ طریقے سے؛ دو ٹوک طور پر ۔

Up and down : (prep.) (۱) آگے پیچھے ۔ (۲) باری باری سے (کبھی کسی پہاڑی وغیرہ کے اونچے حصے پر اور کبھی نچلے حصے پر) ۔ (۳) کسی چیز میں یا کسی چیز پر؛ یہاں وہاں ۔

Up-and-down : (a) (۱) اٹھتا گرتا ھوا؛ کبھی بلند اور کبھی پست ھوتا ھوا ۔ (۲) عمودی؛ (جو ڈھلوان یا افق کے متوازی نہ ھو) ۔ (۳) صاف؛ سیدھا؛ واضح؛ دو ٹوک ۔ (٤) اوبڑ کھابڑ؛ غیر مسطح؛ اونچا نیچا؛ ناہموار ۔

Up and down : (n) (۱) اتار چڑھاؤ؛ اٹھنا گرنا (خصوصاً مجازی معنوں میں) ۔ (۲) لہردار سطح یا نشان ۔ (۳) ایک سرسری جائزہ لینے والی نگاہ ۔

Up a tree/Up the pole/Up the sport : ضیق میں؛ مشکل میں؛ پریشانی میں؛ تنگی میں ۔

Up coast : (a) ساحل سے دور اور بلندی پر واقع ۔

Up-country : (n) ملک کا اندرونی یا دور دراز علاقہ ۔

Up-country : (a) ملک کے اندرونی یا دور دراز علاقے کا؛ ملک کے اندرونی علاقے والا؛ ملک کے اندرونی علاقے میں واقع ۔

Up-country : (adv.) ملک کے اندرونی علاقے کی طرف ۔

Up-draw : (v) اوپر کھینچنا ۔

Up-draw : (n) اوپر کی طرف یا اوپر کی جانب کھینچاؤ یا کھینچا جانا ۔

Up-end/Upend : (v) (۱) سیدھا کھڑا کرنا ۔ (۲) الٹ دینا ۔ (۳) اساسی طور پر متاثر کرنا ۔ (٤) کھڑا ہونا ۔

Up-grade : (n) (۱) چڑھائی ۔ (۲) اضافہ؛ زیادتی؛ بیشی ۔ (۳) ترقی؛ اچھی حالت کی جانب اُٹھان ۔

On the up-grade : رو بہ ترقی؛ مائل بہ عروج ۔

Up-grade : (adv.) بلند تر سطح یا چڑھائی کی جانب ۔

Up-grade : (v) (۱) اونچے درجے کا کرنا ۔ (۲) عہدے میں بڑھا دینا (کہ اسے زیادہ اجرت ملے) ۔

Up-headed : (a) سر کو بالکل سیدھا رکھتے ہوئے (جو سر کو جھکائے ہوئے نہ ہو) ۔

Up-in : (adv.) (روز مرہ) (کسی چیز میں) ماہر ۔

Up in arms : لڑنے کی لئے مستعد ۔

Up-tempo : (n) (موسیقی یا جاز کی) تیز دھن ۔

Up-till : (prep.) (وقت کے سلسلے میں) تک؛ تا ۔

Up-tilt : (v) اوپر کو اٹھانا ۔

Up to : (a) (۱) کرنے یا سمجھنے کے لائق؛ مناسب اور اس کام کی صلاحیت رکھنے والا ۔ (۲) ماہر تیار؛ مستعد ۔ (۳) معیار یا مقدار میں برابر؛ ہم پلہ ۔

Up to : (prep.) (۱) (جگہ، سطح، نقطہ، وغیرہ) تک ۔ (۲) (گنجائش کے معنی میں) حد تک ۔ (۳) (دن، تاریخ، وقت، لمحہ) تک (آٹھ بجے اسکول کی) ۔

Up to : (adv.) (اصطلاح میں) درجے میں فلاں ماسٹر کے ۔

Up to date : (adv.) (۱) موجودہ وقت تک؛ اس وقت تک ۔ (۲) جدیدترین معلومات اور وسائل وغیرہ کے ساتھ ۔ (۳) وقت کے ساتھ ۔

Up-to-date : (a) نیا : جدید (شخص) جو جدید ترین معلومات، فیشن یا روش سے ہم آہنگ ہو؛ جس میں جدید طریقوں اور وسائل سے کام لیا جاتا ہو ۔

Up-to-deteness : (n) نیاپن؛ جدید ترین ہونا؛ جدید ترین معلومات؛ فیشن یا روش سے ہم آہنگی ۔

Up to snuff : (عامیانہ) خاصاً ہوشیار؛ چلتا پرزہ ۔

Up to mark : (a) معیار پر پورا اترنے والا ۔

Up-to-the-minute : (a) بالکل جدید؛ جدید ترین؛ جو جدید فیشن، ایجاد، علم یا ترقیات پر مبنی ہو ۔

Up town/Up-town/Uptown : (adv.) کسی شہر کے شمالی حصے میں، کی طرف یا تک؛ کسی شہر کے رہائشی علاقے میں، کی طرف یا تک ۔

Up-town/Uptown : (a) (۱) کسی شہر کے شمالی حصے میں واقع؛ کسی شہر کے شمالی حصے کا ۔ (۲) کسی شہر کے رہائشی علاقے میں واقع یا کسی شہر کے رہائشی علاقے کا ۔

Up-town : (n) (۱) کسی شہر کا شمالی حصہ ۔ (۲) کسی شہر کا رہائشی علاقہ ۔

Up-towner : (n) کسی شہر کے شمالی حصہ یارہائشی علاقے کا رہنے والا ۔

Up-wind/Upwind : (adv.) ہوا کی مخالف سمت میں ۔

Up-wind : (n) مخالف سمت یا رخ میں بہنے والی ہوا ۔

Up-wind : (a) جس طرف سے ہوا آرہی ہو اسی رخ کا؛ ہوا کے مخالف رخ کا ۔

Up-with : (a) ہم سطح ۔

Upanished/Upanisad : (n) سنسکرت میں ایسے رسالے جو فلسفیانہ اور مابعد الطبیعاتی مسائل سے متعلق ہیں اور جو ویدوں کے عہد کے ادب کا ایک حصہ ہیں ۔

Uparise : (v) اٹھنا؛ اٹھ کھڑے ہونا؛ اٹھ پڑنا؛ بستر سے اٹھنا؛ پھر زندہ ہو جانا؛ قبر سے اٹھنا؛ ابھرنا؛ پیدا ہونا؛ نکلنا ؛ اوپر اٹھنا؛ چڑھنا ۔

Uparising : (a) اوپر اٹھتا ہوا؛ ابھرتا ہوا ۔

Upas : (n) [Malay] (۱) یوپاس (یوپس): ملک جاوا کا ایک درخت جس میں سے ایک طرح کا عرق نکلتا ھے جس سے تیر زہر آلود کئے جاتے ہیں؛ اگلے وقتوں میں یہ عقیدہ تھا کہ اس درخت کے قریب جو چیز آجائے گی اسے زہر لگ جائےگا ۔ (۲) ایسے درختوں سے حاصل کردہ زہریلا رس یا زہر ۔ (۳) (مجازاً) مہلک اثر زہر؛ مہلک یا مضر فعل ۔

Upbear : (v) اوپر اٹھائے رکھنا؛ سنبھالے رکھنا ۔

Upbearing : (n) اوپر اٹھائے رکھنے اور سنبھالے رکھنے کا عمل۔

Upbeat : (n) (موسیقی) آہستہ اور ہلکی ضرب خصوصاً آخری۔

Upbeat : (a) رجائی؛ انبساط و رجائیت سے مملو ۔

Upbend : (n) اسکی (Ski) کا اگلا حصہ جو اوپر کی طرف مڑا ہوا ہوتا ہے ۔

Upblast : (n) جھونکا یا دھمک جس کا زور اوپر کی جانب ہو ۔

Upblaze : (v) بھڑك اٹھنا ۔

Upblow : (v) پھونکنا؛ دھونکنا ۔

Upblown : (a) پھلایا ہوا ۔

Upboil : (v) کھولا ڈالنا؛ ابال لینا ۔

Upbraid : (v) [Late OE. 'upbredan'.] لعنت ملامت کرنا؛ سرزنش کرنا؛ جھڑکنا ۔

Upbraider : (n) سرزنش کرنے والا؛ لعنت ملامت کرنے والا ۔

Upbraiding : (n) لعنت ملامت؛ سرزنش؛ جھڑکیاں ۔

Upbraiding : (a) ملامت آمیز ۔

Upbraidingly : (adv.) سرزنش کے طور پر ۔

Upbreak : (v) توڑ ڈالنا؛ کھول ڈالنا ۔

Upbreak : (n) کسی چیز کا پھٹنا ۔

Upbreathe : (v) (باہر کو) سانس چھوڑنا ۔

Upbrimming : (a) لبریز؛ لبالب؛ چھلکتا ہوا ۔

Upbringing : (n) پرورش و پرداخت اورتعلیم و تربیت ۔

Upbubbling : (n) بلبلے کی طرح اوپر نکلنا ۔

Upbuild : (v) بنانا؛ بنا ڈالنا؛ تعمیر کرنا ۔

Upbuilder : (n) تعمیر کرنے والا؛ بنانے والا ۔

Upbuoy : (v) (۱) (مجازاً) ابھارنا (ہمت وغیرہ) ۔(۲) سطح آب پر ابھارنا ۔

Upcall : (v) پکارنا ۔

Upcast : (n) (۱) (شاذ) ناگہانی؛ اتفاق ۔(۲) (اسکاٹ لینڈ) ملامت؛ لعن طعن ۔(۳) (کان کنی اور ارضیات) پرت یا درز کا اوپر اٹھ جانا؛ اس سے پیدا ہونے والا نقص ۔(٤) (کان کنی) ہوا کے باہر نکلنے کا راستہ ۔(٥) وہ چیزیں جو کھودنے میں باہر پھینکی جاتی ہیں ۔

Upcast : (a) (آنکھ یا نظر) اوپر کی جانب اٹھی ہوئی؛ اوپر مڑی ہوئی ۔

Upcast : (v) اوپر پھینکنا ۔

Upcasting : (n) اوپر پھینکا جانا ۔

Upcheck : (n) کسی جانچ میں اطمینان بخش کامیابی خصوصاً طیارے کی آزمائشی پرواز میں ۔

Upchoked : (a) جس کا گلا گھونٹ دیا گیا ہو ۔

Upchuck : (v) الٹی کر دینا؛ قے کردینا ۔

Upclimb : (v) اوپر چڑھنا ۔

Upclimber : (n) اوپر چڑھنے والا ۔

Upclose : (v) بند کرنا ۔

Upcome : (n) (۱) (کسی شخص کی)ظاہر وضع قطع اور شکل و صورت ۔(۲) نتیجہ؛ حاصل ۔

Upcoming : (n) عمل میں آنا؛ معرض عمل میں آنا ۔

Upcoming : (a) معرض عمل میں آنے والا ۔

Upcreeping : (a) اوپر کی جانب رینگتا ہوا؛ اوپر کو چڑھتا ہوا۔

Upcropping : (n) ابھار؛ ظہور؛ سر اٹھانا؛ باہر نکلنا ۔

Upcurl : (v) اوپر موڑنا؛ اوپر کی طرف موڑنا ۔

Upcurve : (n) بالائی خم؛ اوپر کا خم ۔

Upcurved : (a) اوپر کی جانب مڑا ہوا ۔

Update : (v) جدید بنانا؛تجدید کرنا؛ جدید معلومات، ایجادات، فیشن اور دیگر تقاضوں سے ہم آہنگ کرنا ۔

Updated : (a) جدید معلومات وایجادات وغیرہ سے ہم آہنگ ۔

Updater : (n) جدید بنانے والا؛ جدید معلومات و ایجادات سے ہم آہنگ کرنے والا ۔

Updraft : (n) اوپر کی طرف ہوا یا کسی دوسری گیس کی حرکت ۔

Updraft kiln : (n) ایک عمودی بھٹی جس سے ہو کر حرارت اوپر کی جانب نکلے ۔

Updrag : (v) اوپر کھینچنا یا گھسیٹنا ۔

Uperization : (n) (دودھ کا) بہت تھوڑی دیر کے لئےنسبتاً تیز آنچ پر گرم کیا جانا تاکہ اتلاف جراثیم ہو جائے ۔

Uperize : (v) (دودھ کو) بہت تھوڑی دیر کے لئے نسبتاً اونچی حرارت پر گرم کرنا تاکہ اتلاف جراثیم ہو جائے ۔

Upeygan : (n) کالا گینڈا ۔

Upfeed : (a) جس میں گرم پانی وغیرہ اوپر کی طرف جائے۔

Upfill : (v) بھر دینا ۔

Upfitter : (n) (۱) لکڑی کے فرنیچر میں کناری، جھالر وغیرہ لگانے والا ۔(۲) ڈبا، بٹی، صندوقچہ وغیرہ میں ڈھکن لگانے والا ۔(۳) قلابہ، قبضہ وغیرہ لگانے کا کام کرنے والا ۔(٤) موٹر گاڑیوں کے دروازوں میں دستہ اور اس کے ڈھانچے پر لوہے وغیرہ کا سامان لگانے والا ۔

Upflare : (n) شعلے کا بھڑک اٹھنا ۔

Upflashing : (a) شعاع اور چمک بکھیرتا ہوا ۔

Upfling : (v) اوپر پھینکنا ۔

Upflung : (a) اوپر پھینکا ہوا ۔

Upflow : (n) اوپر کے رخ بہاؤ ۔

Upfly : (v) اڑ جانا ۔

Upfold : (v) تہ کر لینا ۔

Upfold : (n) پہاڑ کا ابھرا ہوا حصہ جس میں پتھروں کے طبقات ایک دوسرے کے مخالف سمت میں مائل ہوں اور مختلف سمتوں میں ڈھلاؤ رکھتے ہوں ۔

Unfurled : (a) اوپر کے رخ سمٹا ہوا؛ اوپر کےرخ ٹھہرا ہوا ۔

Upgang : (n) (اسکاٹ لینڈ) چڑھائی ۔

Upgather : (v) مجتمع کرنا؛ اکٹھا کرنا ۔

Upglide : (n) اوپر کے رخ ہونے والی خفیف حرکت ۔

Upgliding : (a) (ایسا جڑواں مصوتہ)جس کی ادائیگی میں زبان نیچے سے اوپر کی طرف خفیف سی حرکت کرے ۔

Upgo : (v) چڑھنا ۔

Upgo : (n) چڑھائی ۔

Upgrowth : (n) (۱) نشوونما؛ ترقی؛ ارتقاء؛ بالیدگی؛ ابھرنا ۔(۲) وہ چیز جو ابھرے یا نشو و نما پائے ۔

Upgushing : (a) اوپر کو اُبلتا ہوا؛ اوپر کو اُچھلتا ہوا ۔

Upgushing : (n) اوپر کو اُبلنا؛ اوپر کےرخ اُبال ۔

Uphang : (v) لٹکانا؛ ٹانگنا؛ معلق کرنا ۔

Upheaped : (a) ڈھیر لگایا ہوا؛ انبار کیا ہوا ۔

Upheaval : (n) (۱)(طبق) (زمین کا) اُتھل پتھل:تہ و بالا یا الٹ پلٹ ہونا ۔ (۲) (جغرافیہ) تراکم : ابھار ۔ (۳) (سماجیات) انقلاب عظیم؛ اتھان : تغیر عظیم (خصوصاً معاشرتی یا سیاسی)۔

Upheavalist : (n) ایسا شخص جس کا نظریہ ہو کہ ارضیاتی تبدیلیاں زمین کے الٹ پلٹ ہونے سے ہوتی ہیں ۔

Upheave : (v) (۱) اوپر اٹھانا ۔ (۲) (طبق) (خصوصاً) اوپر کی طرف زور سے اور جھٹکے سے پھینکنا ۔ (۳) (مجازاً) الٹ پلٹ کر دینا؛ درہم برہم کردینا ۔(٤) اٹھنا؛ زور سے اوپر اٹھنا ۔

Upheaved : (a) (۱) اوپر اٹھایا ہوا ۔(۲) جسے اوپر کی طرف زور سے اور جھٹکے سے پھینکا گیا ہو ۔

Upholster : (v) (۱) کمرے کو فرش، صوفے، پردے، فرنیچر اور دیگر سازو سامان سے آراستہ کرنا؛ سجانا؛ گدے وغیرہ پر غلاف چڑھانا ۔ (۲) فرش و فروش سے آراستہ کرنا اور صوفہ سازی کا کام کرنا ۔

Upholstered : (a) (۱) کمرہ جو پردے اورفرش وغیرہ سے آراستہ کردیا گیا ہو ۔ (۲) گدا جس پر غلاف چڑھا دیا گیا ہو ۔

Upholsterer : (n) (۱) کمرے کو فرش وغیرہ اور دیگر سازو سامان سے آراستہ کرنے والا؛ صوفہ ساز؛ گدا وغیرہ پر غلاف چڑھانے والا ۔ (۲) کمرے کی سجاوٹ کے سامان، مثلاً فرنیچر، پردہ، فرش و فروش بیچنے والا ۔

Upholsterer bee : (n) پتیوں کو کترنے والی شہد کی مکھی ۔

Upholsteress/Upholstress : (n) فرش و فروش بیچنے والی؛ صوفہ سازی وغیرہ کا کام کرنے والی؛ صوفوں، کرسیوں وغیرہ کے گدے پر غلاف بنانے والی ۔

Upholstering : (n) (۱) صوفے، پردے، فرش،گدے، غلاف وغیرہ بنانے یا فروخت کرنے کا کام ۔ (۲) کمرے کے ساز و سامان ؛ فرنیچر اور فرش فروش ۔
(۳) صوفوں اورکرسیوں کے گدے، غلاف وغیرہ ۔
(٤) صوفہ سازی ۔

Upholstery : (n) دیکھو Upholstering

Upholstery leather : (n) مویشیوں کا چمڑا جسے فرنیچر اور موٹرگاڑیوں کے گدوں میں بہ طور غلاف لگاتے ہیں ۔

Uphung : (a) لٹکایا ہوا؛ معلق ۔

Upkeep : (n) (۱) اچھی حالت میں رکھنا؛ نگہداشت؛ خبر گیری ۔ (۲) اخراجات؛ نگہداشت کے مصارف ۔

Upkeep : (v) اچھی حالت میں بر قرار رکھنا ۔

Upkeeping : (a) اچھی حالت میں برقرار رکھنے والا ۔

Upland : (n) (۱) (قدیم) دیہی علاقہ؛ اندرونِ ملک ۔ (۲) پٹھار؛ سطح مرتفع؛ بلند حصہ ملک؛ زمین کا اونچا حصہ (خصوصاً جو سمندر سے دور ہو) ۔
(۳) زمین جس کی سطح سیلاب سے بلند ہو ۔

Upland : (a) (۱) بلندی پر واقع ۔ (۲) گرد و پیش سے بلند ۔
(۳) اونچے مقام پر پیدا ہونے، رہنے اور پایا

(۳) جسے الٹ پلٹ کردیا گیا ہو؛ جسے درہم برہم کر دیا گیا ہو ۔

Upheavement : (n) دیکھو Upheaval

Upheaver : (n) اوپر اٹھانے والا؛ اوپر کی طرف زور سے اور جھٹکے سے پھینکنے والا؛الٹ پلٹ کرنے والا؛ درہم برہم کرنے والا ؛ شدید طور پر شورش پیدا کرنے والا ۔

Upheaving : (n) (۱)(طبق) اوپر کی جانب زور سے اور جھٹکے سے پھینکا جانا ۔ (۲) (مجازاً) الٹ پلٹ؛ خلل؛ شورش ۔ (۳) دھکے اور طاقت سے یکایک اوپر اٹھ جانا ۔

Upheaving : (a) اوپر کو اٹھتا ہوا؛ اوپر کی طرف طاقت اور جھٹکے سے پھینکتا ہوا ؛ الٹ پلٹ اور درہم برہم کرتا ہوا ۔

Uphill/Up-hill : (n) اونچی اور کھڑی چڑھائی ۔

Uphill : (a) (۱) (شہر، مقام وغیرہ) بلند سطح پر واقع ۔
(۲) چڑھائی والا : اوپر کو چڑھتا ہوا ۔
(۳) مشکل ؛ دشوار ؛ سخت ؛ مشقت طلب ۔
(٤) مشکلات سے مقابلہ کرتا ہوا ۔

Uphill : (adv.) (۱) بلند تر سطح کی طرف ۔ (۲) پہاڑی پر اوپر کی جانب؛ پہاڑ کے اوپر کو؛ بلندی کو؛ بلندی کی طرف ۔ (۳) مشکلات کے باوجود ۔

Uphill and down dale : (a) (تلاش میں) چپا چپا ۔

Uphillward : (adv.) بلند تر سطح کی جانب؛ پہاڑی کی بلندی کی طرف ۔

Uphold : (v) (۱) اوپر اٹھائے رکھنا؛ سیدھاکھڑا رکھنا؛ اٹھائے رہنا؛ سہارا دیتے رہنا ؛ ڈوبنے یا گرنے سے بچائے رکھنا ۔ (۲) حمایت کرنا؛ تائید کرنا ۔
(۳) روحانی سہارا دینا ۔ (٤) اچھی اور مناسب حالت میں برقرار رکھنا ۔ (٥) اوپر اٹھانا؛ بلند کرنا ۔

Upholder : (n) (۱) (شاذ) فرنیچر یا گھر کے دیگر سامان آرائش کو بنانے یا مرمت کرنے والا ۔
(۲)(تاریخ) تجہیز و تکفین کا بندوبست کرنے والا؛ تابوت بردار ۔ (۳) حمایت کرنے والا؛ مدافعت کرنے والا؛ تائید کرنے والا ۔ (٤) سہارا؛ اڑواڑ؛ ٹیک ۔

Uplift : (v) (۱) اوپر اٹھانا؛ بلند سطح پر لے جانا ۔ (۲) (شاذ) عزت؛ شہرت؛ منصب کی بلندی پر لے جانا ۔ (۳) روحانی طور پر بلند کرنا ۔ (٤) بلند کرنا (آواز، ترانہ ، حمد ، تعریف ، چیخ وغیرہ) ۔ (٥) (اسکاٹ لینڈ) کرایہ وغیرہ وصول کرنا؛ اجرت وصول کرنا ۔

Uplift/Uplifted : (a) بلند کیا ہوا؛ اونچا کیا ہوا؛ ترقی کو پہنچایا ہوا ۔

Uplifter : (n) اٹھانے والا؛ بلند کرنے والا؛ اونچا کرنے والا ۔

Uplifting : (n) بلند کیا جانا؛ اٹھایا جانا؛ ترقی؛ اصلاح ۔

Upliftment : (n) اصلاح؛ ترقی؛ اٹھان ۔

Uplock : (v) مقفل کرنا ۔

Uplock : (n) ہَوا ئی جہاز کے نزولی پہیوں کو مقفل کرنے کا ایک طریقہ ۔

Uplong : (n) ہوائی کی چکی (پون چکی)کے باد گیر کو مضبوط کرنے والی سلاخ یا ڈنڈا ۔

Uplook : (v) اوپر کو دیکھنا ۔

Uplook : (n) اوپر کی جانب دیکھنا؛ اوپر کی جانب نگاہ ۔

Uplooker : (n) اوپر کی جانب دیکھنے والا ۔

Uplying : (a) اونچی زمین پر واقع یا پیدا ہونے والا ۔

Upmaking : (n) تلافی؛ کسر پوری کرنا؛ کمی یا خامی کو دور کرنا ۔

Upmaking : (a) (اسکاٹ لینڈ) کسر پوری کرنے والا؛ کمی پوری کرنے والا؛ تلافی کرنے والا ۔

Upmost : (a) دیکھو Uppermost

Upness : (n) بلندی؛ سر بلندی؛ سرفرازی؛ اعلیٰ ہونا؛ بلندو بالا ہونا ۔

Upon : (prep.) (کسی جگہ یا چیز) پر ۔

Upper : (n) (۱) (عموماً جمع) جوتے کا اوپری حصہ؛ جوتے کا تلے اور ایڑی سے اوپر کا حصہ ۔ (۲) ساق پوش (جو ایڑی سے ٹخنےتک پہنتے ہیں)؛ گیٹس؛ موزہ بند ۔ (۳) اوپری (جبڑا)؛ اوپر کے (دانت)؛

جانے والا؛ پہاڑی علاقے کا ۔ (٤) (پانی) بلند تر علاقے سے بہنے والا ۔

Upland : (adv.) بلند تر اور اندرونی علاقوں میں ۔

Upland boneset : (n) شمالی امریکا کے جنوبی حصّے میں پیدا ہونے والی ایک قسم کی جڑی بوٹی ۔

Upland cotton : (n) ایک قسم کی کپاس جو ریاستہائےمتحدہ امریکا کے گرم خطوں میں پیدا ہوتی ہے ۔

Upland cranberry : (n) دیکھو Bearberry

Upland cress : (n) ایک قسم کا پودا جس کی پتیاں سلاد اور چٹنی میں استعمال ہوتی ہیں اور جس کے پھول پیلے ہوتے ہیں ۔

Upland goose : (n) ایک قسم کی بطخ جو پٹاگونیا اورفاک لینڈ جزائر میں پائی جاتی ہے ۔

Upland hickory : (n) ایک قسم کا لمبا اورسیدھا جنگلی درخت جو شرقی اور درمیانی ریاستہائے متحدہ امریکا کے تمام حصوں میں اُگتا ہے، خاص طور سے ایسے نشیبی علاقوں میں جہاں کی زمین مرطوب ہے ۔

Upland plover/-sandpiper : (n) شمالی امریکا کے مشرقی علاقوں میں پایا جانے والا ایک قسم کا پرندہ جو اپنی عادت اور شکل و صورت میں پلوور سے مشابہ ہوتا ہے اور اس کی چھوٹی چونچ بھی اسی کی چونچ کے مانند ہوتی ہے ۔

Upland rice : (n) دھان جو آب پاشی کے بغیر زیادہ بارش والےعلاقوں میں اُگایا جائے ۔

Uplander : (n) پہاڑی علاقے کا رہنے والا؛ اونچے خطے کا باشندہ ۔

Uplay : (v) جمع کرنا؛ ذخیرہ کرنا؛ اکٹھا کرنا ۔

Upleap : (v) پھلانگنا؛ کود جانا؛ اوپر کو جست لگانا ۔

Upleap : (n) پھلانگ؛ چھلانگ؛ جست ۔

Uplift : (n) (۱) اٹھان؛ ابھار؛ ارتفاع ۔ (۲) (خصوصاً) زمین کی سطح میں ابھار ۔ (۳) اخلاقی یا روحانی اثر؛ اخلاقی یا روحانی اصلاح یا ترقی؛ اخلاقی یا روحانی جوش ۔

Upper tendom : (n) (۱) سماج کا سب سے اعلیٰ طبقہ؛ طبقہء اُمراء و شرفاء۔

Upper transit : (n) (علم النجوم) عُبور اعلیٰ۔

Uppermost : (adv.) (۱) سب سے برتر ۔ (۲) (اہمیت، منصب اور تسلسل کے اعتبار سے) سب سے اوّل و برتر ۔ (۳) سب سے آگے؛ حیثیت میں سب سے بڑھا ہوا۔

Uppermost : (a) (۱) (مقام کے اعتبار سے) بلند ترین ۔ (۲) (پوشاک وغیرہ) سب سے بالائی؛ سب سے باہر کا ۔ (۳) (منصب، اہمیت اور تسلسل کے اعتبار سے) اولین؛ بلند ترین ۔ (٤) غالب ۔

Upperworks : (n) (۱) جہاز کے ڈھانچے کا وہ حصہ جو سطحِ آب سے اوپر رہتا ہے ؛ اوپری ڈھانچا ۔ (۲) (عامیانہ) دماغ؛ بھیجا ۔

Upperworld : (n) سماج کا وہ حصہ جو قانون کی پابندی کرتا ہے۔

Upping : (n) (۱) بلند ہونے یا اوپر اٹھنے کا عمل ۔ (۲) بلند ہونے والا؛ اوپر اٹھنے والا۔

Upping : (a) بڑھتا ہوا؛ چڑھتا ہوا؛ اوپر اٹھتا ہوا؛ بلند ہوتا ہوا۔

Uppish : (a) (۱) تصنع اور احساسِ برتری سے بھرا ہوا؛ گستاخ؛ مغرور؛ متکبرانہ ۔ (۲) تھوڑا سا اٹھا ہوا اور اوپر کی جانب مڑا ہوا۔

Uppishly : (adv.) تصنع اور احساسِ برتری کے ساتھ؛ گستاخی سے؛ کبرونخوت سے ۔

Uppishness : (n) تصنع اور احساسِ برتری؛ کبرونخوت؛ گستاخی۔

Uppity : (a) (روزمرّہ) احساسِ برتری میں مبتلا؛ متکبّر؛ مغرور؛ متکبّرانہ۔

Upputting/Upput : (n) (اسکاٹ لینڈ) قیام گاہ؛ لاج (Lodge) ۔

Uppraise : (v) (۱) اوپر اٹھانا؛ بلند کرنا ۔ (۲) (گری ہوئی حالت سے) اٹھانا؛ اُداسی اور غم کی کیفیت سے نکالنا؛ مدد کرنا؛ ہمت بلند کرنا ۔ (۳) (شاذ) تعمیر کرنا؛ (مکان، عمارت وغیرہ) بنانا ۔

Upraised : (a) اوپر اٹھایا ہوا؛ بلند کیا ہوا؛ اداسی اور غم کی کیفیت سے نکالا ہوا؛ ہمت بلند کیا ہوا؛ (گری ہوئی حالت سے) اٹھایا ہوا ۔

بالائی دندانی تختی (جس پر مصنوعی دانت جڑے ہوئے ہوتے ہیں )۔

On one's uppers : معاشی بدحالی میں ہونا ۔

Upper : (a) (۱) اوپر کا؛ بالائی ۔ (۲) اونچے درجے کا؛ اعلیٰ؛ بلند تر ۔ (۳) (پوشاک) اوپر پہننے کی ۔ (٤) سطح زمین سے اوپر کا ۔

Upper class : (n) سماج کا اعلیٰ طبقہ؛ طبقہء امراء ۔

Upper-class : (a) اعلیٰ طبقے کا؛ اعلیٰ طبقے کی خصوصیات رکھنے والا؛ طبقہء امراء سے تعلق رکھنے والا ۔

Upper crust : (n) (۱) اعلیٰ طبقہ؛ طبقہء امراء ۔ (۲) (ڈبل روٹی یا پائی کی ) روٹی کی اوپری پرت ۔ (۳) (عامیانہ) آدمی کا سر ۔

Upper-crust : (a) اعلیٰ طبقے کا؛ طبقہء امراء کی خصوصیات رکھنے والا؛ اعلیٰ طبقے سے تعلق رکھنے والا ۔

Upper-cruster : (n) طبقہء امراء کا فرد؛ اعلیٰ طبق کاشخص ۔

Upper-cut : (n) (مکّابازی) ٹھوڑی یا جبڑے کی چوٹ ۔

Upper-cut : (v) ٹھوڑی یا جبڑے پر مکّا مارنا کہ سر جھنجھنا جائے ۔

Upper deck : (n) (جہاز کا) بالائی عرشہ ۔

Upper hand : (n) بالادستی ؛ قابو؛ غلبہ ۔

Upper house /-chamber : (n) ایوان بالا (پارلیمنٹ یا اسمبلی وغیرہ کا)؛ ایوانِ خاص ۔

Upper leather : (n) (۱) جوتے یا بوٹ کے اوپری حصہ کا چمڑا ۔ (۲) چمڑا جو جوتے کا اوپری حصہ بنانے کے لئے مناسب ہو ۔

Upper limb : (n) سورج، چاند وغیرہ کا بالائی حصہ ۔

Upper lip : (n) اوپری ہونٹ ۔

Upper story : (n) (۱) (مکان یا عمارت کی) بالائی منزل ؛ بالاخانہ ۔ (۲) (عامیانہ) دماغ ؛ بھیجا ۔

Upper ten/-ten thousand : (n) سماج کے سب سے اعلیٰ طبقے کے لوگ۔

**Upraising : (a)** اوپر اُٹھانے والا؛ بلند کرنے والا؛ ہمت بڑھانے والا؛ (گری ہوئی حالت سے) اُٹھانے والا؛ غم کی سطح سے بلند اُٹھانے والا۔

**Upraising : (n)** اوپر اُٹھایا جانا؛ بلند کیا جانا؛ ہمت افزائی۔

**Uprear : (v)** (۱) اٹھانا؛ اوپر اٹھانا۔(۲) تعمیر کرنا؛ بنانا۔ (۳) عزت ومرتبے میں بلند کرنا ۔ (٤) اوپر اُٹھنا؛ بلند ہونا۔

**Upreared : (a)** اٹھایا ہوا؛ بلند کیا ہوا؛ تعمیر کردہ؛ عزت و مرتبے میں بلند کیا ہوا۔

**Uprearing : (n)** اوپر اٹھایا جانا؛ تعمیر ہونا؛ عزت ومرتبے میں بلند کیا جانا۔

**Upright : (a) [OE. 'upriht'.]** (۱) بالکل سیدھا؛ کھڑا؛ عمودی؛ جوجھکا ہوا نہ ہو؛ انتصابی ۔ (۲) (مجازاً) راست باز؛ دیانت دار؛ ایمان دار؛ راست بازی کا ؛ دیانت داری کا؛ ایمان دارانہ ۔ (۳) (تعمیرات) تھم۔

**Upright : (n)** (۱)عمودی حالت ۔(۲) کوئی شےجوبالکل سیدھی یاعمودی حالت میں ہو؛ خصوصاً کسی ڈھانچے کے عمودی حصوں یا ٹکڑوں میں سے کوئی حصہ یا ٹکڑا ۔ (۳) پیانو جس کے تارعمودی ہوتے ہیں؛ عمودی پیانو ۔ (٤) ایک قسم کی بنسی (مچھلی پکڑنے کی) ۔(٥) (عامیانہ) ایک قسم کا مشروب جس میں بیر اور جِن (Gin) ملا ہوا ہوتا ہے ۔

**Upright : (adv.)** عمودی طور پر اوپر کی جانب؛ کھڑے یا سیدھے اوپر کو۔

**Upright : (v)** سیدھا کرنا؛ عمودی حالت میں کرنا ۔

**Upright drill : (n)** کھودنے والی مشین جس میں عمودی چھَڑ لگا ہوا ہو۔

**Upright piano : (n)** عمودی پیانو؛ ایسا پیانُو جس کے تار عمودی ہوں۔

**Uprighteously : (adv.)** راست بازی سے؛ دیانت داری سے؛ ایمان داری سے۔

**Uprighteousness : (n)** راست بازی؛ دیانت داری؛ ایمان داری۔

**Uprightly : (adv.)** (۱) راست بازی سے؛ ایمان داری سے؛ دیانت داری سے ۔ (۲) (شاذ) عمودی حالت میں۔

**Uprightness : (n)** (۱) راست بازی؛ ایمان داری؛ دیانت داری۔ (۲) عمودی حالت میں ہونا؛ بالکل کھڑا اور سیدھا ہونا۔

**Uprisal : (n)** (۱) طلوع ہونا؛ اوپر اٹھنا ۔(۲) دیکھو Uprising۔

**Uprise : (n)** (۱) پَو پھٹنا؛ سورج کا طلوع ہونا ۔(۲) اوپر چڑھنا؛ اوپر اٹھنا ۔ (۳) ترقی؛ اضافہ (اقتدار، منصب عزت اور دولت میں) ۔ (٤) وجود میں آنا یا منظرِ عام پر آنا ۔(٥) زمین پر وہ حصہ جہاں سے اُبھار شروع ہوتا ہے ۔

**Uprise : (v)** (۱) اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا ۔(۲) بستر سے اٹھنا (۳) (سورج کے لئے) اُگنا؛ طلوع ہونا؛ نکلنا ۔ (٤) اوپر چڑھنا؛ اوپر اٹھنا ۔(٥) عالمِ اسفل سے آنا ۔(٦) مردہ سےزندہ ہونا ۔(۷) نیچے سے نگاہ کے سامنے آنا ۔(۸) وجود میں آنا ۔

**Uprisen : (a)** (۱) اٹھ کر اپنے پاؤں پر کھڑا ہونا؛ بستر سے اٹھا ہوا؛ طلوع شدہ ۔(۲) اوپر اٹھا ہوا؛ نیچے سے نگاہ کے سامنے آیا ہوا ۔(۳) عالمِ اسفل سے آیا ہوا ۔ (٤) وجود میں آیا ہوا؛ منصہء شہود پر آیا ہوا۔

**Uprising : (a)** اٹھتا ہوا؛ اپنے پاؤں پر کھڑا ہوتا ہوا؛ بستر سے اٹھتا ہوا؛ طلوع ہوتا ہوا ؛ ترقی کرتا ہوا؛ اوپر چڑھتا ہوا؛ نیچے سے نگاہ کے سامنے آتا ہوا۔

**Uprising : (n)** (۱) (شاذ) بغاوت؛ تحریکِ بغاوت ۔(۲) بیٹھے جھکے یا لیٹے ہونے حالت سے اٹھنا؛ بستر سے اٹھنا ۔(۳) گرنے کے بعد اٹھنا ۔(٤) طلوع ہونا؛ اوپر اٹھنا ۔(٥) (شاذ) منصب اور اقتدار میں ترقی ۔ (٦) (شاذ) حیات بعد ممات؛ قبر سے اٹھنا؛ خوابِ اجل سے بیدار ہونا ۔ (۷) وجود میں آنا یا منصہء شہود پر آنا۔

**Upriver : (a)** ندی کے منبع کے قریب واقع۔

**Upriver : (adv.)** ندی کے منبع کی جانب۔

**Uproar : (n) [Du. 'oproer'.]** (۱) (قدیم یا شاذ) بغاوت؛ بغاوت کی تحریک ۔(۲) شور؛ ہنگامہ؛ غوغا؛ چیخ پکار ۔

In an uproar : کھلبلی، ہلچل یا شورش کی حالت میں۔

**Uproar : (v)** (۱) شورش میں ڈالنا۔(۲) شور کرنا؛ غل مچانا۔

Uproarious : (a) (۱) پُرغوغا؛ پرشور؛ ہنگامہ خیز ۔(۲) حد درجہ قہقہہ خیز یا قہقہہ انگیز (کامیڈی وغیرہ)۔

Uproariously : (adv.) شوروغل کے ساتھ؛ شور مچاتے ہوئے؛ ہنگامہ خیزی سے ۔

Uproariousness : (n) پُر غوغا ہونا؛ ہنگامہ خیزی ۔

Uproll : (v) اوپر کی جانب لپیٹنا؛ لپیٹ کر گول یا بیلن جیسا بنانا ۔

Uproot : (v) (۱) اکھاڑنا؛ جڑ سے اکھاڑنا ۔(۲) (مجازاً)بیخ کنی کرنا؛ استیصال کرنا؛ خاتمہ کرنا؛ بیخ وبن سے اکھاڑنا ۔

Uprooted : (a) (۱) جڑ سے اُکھاڑا ہوا ۔(۲) (مجازاً) خاتمہ کیا ہوا؛ جسے بیخ وبُن سے اُکھاڑ دیا گیا ہو؛ اپنی مستحکم جگہ سے ہٹایا ہوا ۔

Uprootedness : (n) جڑ سے اُکھڑا ہوا ہونا ۔

Uprooter : (n) جڑ سےاُکھاڑنے والا؛ خاتمہ کرنےوالا؛ استیصال کرنے والا ۔

Uprouse : (v) اُبھارنا؛ مشتعل کرنا؛ جوش میں لانا ۔

Uprush : (n) اوپر کی طرف تیز اور زور دار بہاؤ ۔

Uprush : (v) اوپر کی طرف تیزی اور زور سے بہنا یا دڑنا۔

Ups and downs : (n) (۱) نشیب وفراز؛ ناہمواری؛ اتارچڑھاؤ؛ انقلاب؛ تغیرِ حالات؛ گردش ۔

Upsaddle : (v) گھوڑے پر زین کسنا ۔

Upseeking : (a) ڈھونڈنے والا؛ ڈھونڈتا ہوا ( اوپر کی جانب نگاہ کر کے)۔

Upsend : (v) اوپر کی جانب بھیجنا ۔

Upset : (n) (۱) کسی چیز کا اُلٹ جانا ۔(۲) جسمانی یا دماغی گڑبڑی ؛ ذہنی بوکھلاہٹ ۔ (۳) جھگڑا؛ غلط فہمی۔

Upset : (a) (۱) (شاذ) تعمیر کردہ؛ قائم کردہ؛ (عمارت وغیرہ) اٹھائی ہوئی ۔ (۲) جذباتی طور سے پریشان؛ مضطرب؛ بوکھلایا ہوا؛ سراسیمہ ۔ (۳) اُلٹا ہوا؛ اوندھا ہوا ۔

Upset : (v) (۱) (مجازاً) زیروزبر کرنا؛ درہم برہم کرنا؛برباد کرنا ۔(۲) پٹے ہوئے دھات کے چھڑ کے سرے پر ہتھوڑے مارنا (کہ وہ سکڑ جائے)۔(۳) الٹ دینا؛ اوندھا کرنا ۔ (٤) ذہنی طور سے بوکھلا دینا؛ گھبرا دینا؛ پریشان کرنا ۔ (۵) (کشتی، گاڑی وغیرہ کا) الٹ جانا؛ اوندھا ہونا ۔

Upset price : (n) کم سے کم قیمت جو نیلام یا فروخت کرنے والے نے مقرر کی ہو جس پر جائداد بیچی یا نیلام کی جائے گی۔

Upsetter : (n) کسی چیز کو الٹ دینے والا؛ ابتری پیدا کرنے والا؛ گڑبڑی پیدا کرنے والا؛ بوکھلاہٹ اور اضطراب پیدا کرنے والا ۔

Upsetting : (n) (۱) کسی چیز کا الٹ جانا ۔(۲) ذہنی بوکھلاہٹ ۔ (۳) ابتری ؛ گڑبڑی ؛ الٹ پلٹ ۔ (٤) بربادی؛ زیروزبر ہونا ۔

Upsetting : (a) ذہنی خلل پیدا کرنے والا؛ جذباتی طور پر پریشان کرنے والا ۔

Upshoot : (v) (۱) (کونپل اور شاخوں کا) پھوٹنا؛ بڑھنا ؛ نکلنا ۔(۲) اوپر کی جانب زور سے نکلنا ۔

Upshoot : (n) (۱) تیز اور زوردار اخراج (اوپر کے رُخ)۔ (۲) (کونپل، شاخوں وغیرہ کا) پھوٹنا؛ نکلنا؛ بڑھنا۔

Upshot : (n) (۱)نتیجہ؛ حاصل؛ ماحصل ۔(۲) خلاصہ؛لب لباب؛ نچوڑ۔

In the upshot : آخر میں؛ آخر کار ۔

Upsidaisy : (int.) Up-a-daisy کا متبادل ۔

Upside : (n) (۱) اوپری حصہ (کسی چیز کا) ۔(۲) قیمتوں اورتمسکات میں بڑھوتری کا رجحان ۔

Upside down : (adv.) الٹی ہوئی حالت میں؛ اوندھی ہوئی صورت میں۔

Upside-down/Upsidedown : (a) الٹاھوا؛ اوندھا ہوا؛واژگوں ۔

Upsidedownness : (n) اوندھا ہونا؛ واژگونی ۔

Upsides : (adv.) (۱) (بولی یا روزمرّہ) اُسی سطح پر؛ برابری کی حالت میں ۔(۲) برابر؛ یکساں طور پر بڑھا ہوا؛ پہلو بہ پہلو ۔

Upsilon : (n) [Gr.] یونانی حروف تہجّی کا بیسواں حرف جس کے لئے 'y' یا 'V' کا نشان استعمال کرتے ہیں۔

Upslope : (n) نشیب سے فراز کی طرف چڑھائی۔

Upslope : (adv.) اوپر کی جانب؛ اوپر کی سمت؛ چڑھائی کے رُخ۔

Upslope fog : (n) کُہر جو نم ہواؤں کے چلنے سے پہاڑ کے چڑھائی والے حصوں میں پیدا ہوتی ہے۔

Upsoar : (v) اوپر کی جانب پرواز کرنا؛ اوپر چڑھنا؛ بلند ہونا۔

Upspring : (v) (۱) اُگنا؛ (شاخ، کونپل وغیرہ کا) پھوٹنا؛ نکلنا؛ بڑھنا۔ (۲) وجود میں آنا؛ پیدا ہونا۔ (۳) اُچھلنا؛ اوپر کی طرف جست لگانا؛ اپنے پاؤں پر اُچھل کر کھڑا ہونا؛ اُبھرنا۔

Upspringing : (n) (۱) اُگنا؛ (شاخ، کونپل وغیرہ کا) پھوٹنا؛ بڑھنا۔ (۲) وجود میں آنا؛ پیدائش۔ (۳) اُبھرنا؛ اوپر کی طرف جست لگانا؛ اپنے پاؤں پر اچھل کر کھڑا ہو جانا۔

Upstage : (adv.) اسٹیج کے سب سے پچھلے حصے کی جانب۔

Upstage : (a) (۱) اسٹیج کے سب سے پچھلے حصے کا یا اُس سے متعلق۔ (۲) جو اسٹیج کے سب سے پچھلے حصے پر قبضہ کئے ہوئے ہوکہ دوسرے ایکٹروں کو اپنی پشت تماشہ بینوں کی طرف کرنا پڑے۔ (۳) مغرور؛ امارت پرست؛ اعلیٰ درجے کا؛ اعلیٰ طبقے کا۔

Upstage : (n) اسٹیج کا سب سے پچھلا حصہ۔

Upstage : (v) (۱) دوسرے ایکٹر سے آگے بڑھ کر اسٹیج کے پچھلے حصہ میں چلے جانا تا کہ دوسرے ایکٹر کو اپنی پشت تماشہ بینوں کی جانب کرنا پڑے۔ (۲) اہمیت یا قدروقیمت میں دوسروں سے بڑھ جانا؛ اپنی چمک دمک سے دوسروں کی چمک دمک کو ماند کرنا۔

Upstair/Upstairs : (adv.) اوپر؛ اوپر کی منزل پر؛ اوپر کی منزل کو؛ بالائی منزل کی جانب۔

Upstairs : (n) بالائی منزل۔

Upstairs/Upstair : (a) (۱) اوپر کی منزل کا؛ اوپر کی منزل سے متعلق۔ (۲) بالائی منزل پر واقع۔

Upstairs man : (n) کھانا کھلانے والا جو ریل گاڑی میں "ڈائننگ کار" سے باہر کھانا پہنچاتا ہے۔

Upstand : (v) کھڑا ہونا۔

Upstand : (n) کھڑا ہونے والا خصوصاً عمودی ڈھانچہ۔

Upstander : (n) سلیج میں لگے دستے کی سلاخوں میں سے ایک سلاخ۔

Upstanding : (a) (۱) کھڑا؛ سیدھا؛ ایستادہ۔ (۲) جس کی قامت یا چال میں کوئی کجی نہ ہو۔ (۳) (مجازاً) سیدھا؛ ایمان دار؛ راست باز۔

Upstandingness : (n) (۱) ایستادگی۔ (۲) کجی سے پاک ہونا (گھوڑے کی چال وغیرہ کا)۔ (۳) ایمان داری؛ راست بازی۔

Upstart : (v) اپنے پاؤں پر بڑبڑا کر کھڑا ہونا؛ اُچھل پڑنا؛ چونک اٹھنا۔

Upstart : (n) نَو دولتا۔

Upstart : (a) (۱) نیا۔ (۲) نو دولتیا؛ نئی دولت والا؛ نیا اقتدار والا۔ (۳) نو دولتانہ؛ متکبّرانہ؛ دولت کے غرور سے بھرا ہوا۔

Upstartness : (n) (۱) نیاپن۔ (۲) نو دولتی؛ غرور؛ نئی دولت پر اتراہٹ اور شیخی۔

Upstate : (adv.) ریاست کے کسی خطّے میں یا اس کی طرف جو خطّہ کسی بڑے شہر سے دور ہو خصوصاً جو شمال کی جانب ہو۔

Upstate : (a) ریاست کے کسی خطّے سے متعلق یا اس کی خصوصیت رکھنے والا جو خطّہ کسی بڑے شہر سے دور ہو خصوصاً جو شمال کی جانب ہو۔

Upstate : (n) ریاست کا کوئی علاقہ یا خطّہ جو کسی بڑے شہر سے دور ہو خصوصاً جو شمال کی جانب ہو۔

Upstater : (n) ریاست کے کسی ایسے خطّے کا رہنے والا جو خطّہ کسی بڑے شہر سے دور ہو اور خصوصاً جو شمال کی جانب ہو۔

Upstay : (v) سہارا دینا؛ اُٹھائے رکھنا؛ گرنے یا ڈوبنے نہ دینا؛ تھامے رہنا۔

Upstir : (v) اُکسانا؛ اُبھارنا؛ بھڑکانا؛ حرکت دینا؛ ہلانا۔

Upstraight : (a) سیدھا؛ عمودی ۔

Upstream : (adv.) نہر کے منبع کے رُخ ۔

Upstream : (a) نہر کے منبع کی جانب واقع؛ نہر کے منبع کے رُخ کا؛ نہر کے منبع کے قریب کا ۔

Upstreet : (adv.) سڑک کے اوپر کی جانب ۔

Upstretched : (a) اوپر کی طرف کھینچا یا تانا ہوا ۔

Upstroke : (n) (۱) ایسی ضرب جس سے کوئی چیز اوپر کی طرف اُٹھے ۔ (۲) (خصوصاً) قلم کی اوپر کو ہونے والی جنبش جو حروف کے اوپری شوشے بنانے میں ہوتی ہے ۔ (۳) بالائی شوشہ یا کشش۔

Upsun : (n) (اسکاٹ لینڈ) طلوع آفتاب اور غروب آفتاب کے درمیان کا وقت ۔

With up sun : جب سورج نکلا رہے ۔

Upsun : (adv.) آفتاب کے رُخ؛ آفتاب کی جانب؛ سورج کو اپنی آنکھوں کے سامنے دیکھتے ہوئے ۔

Upsurge : (v) اُبلنا؛ اوپر کی طرف موجیں مارنا؛ امنڈنا؛ تیزی سے بڑھنا ۔

Upsurge : (n) اوپر کی طرف اُبال، اُٹھان؛ سیل؛ یکایک اور تیز اضافہ۔

Upsurgence : (n) دیکھو Upsurge

Upsweep : (v) (کنگھی یا برش سے) اوپر کے رُخ جھاڑنا، بہارنا یا سمیٹنا ۔

Upsweep : (n) (۱) کسی جانور کے نچلے جبڑے یا تھوتھنی کا اوپر کے رُخ خم ۔ (۲) چڑھائی؛ کھڑی ڈھال ۔ (۳) بالوں کی سجاوٹ کا ایک انداز جس میں چاروں طرف سے بال اوپر کی طرف لے جائے جاتے ہیں اور کنگھی یا پن کے سہارے ٹانک دیئے جاتے ہیں ۔

Upswell : (v) پھولنا ۔

Upswelling : (n) پھولنا؛ پھولنے کا عمل ۔

Upswept : (a) (۱) جسے اوپر کے رُخ برش یا کنگھی سے جھاڑ یا سمیٹ دیا گیا ہو ۔ (۲) اوپر کی جانب مڑا ہوا؛ اوپر کی طرف جُھکا ہوا ۔

Upswing : (n) اوپر کی طرف اُٹھان؛ ترقی؛ تیزی؛ اضافہ ۔

Uptake : (v) (خصوصاً اسکاٹ لینڈ میں) سمجھنا ۔

Uptake : (n) (۱) سمجھنا؛ سمجھنے کی حالت ۔ (۲) چمنی؛ ایسا پائپ جس سے گندی ہوا اوپر نکلتی ہے ۔

Uptear : (v) جڑ سے اکھاڑنا؛ جڑ سے نوچنا؛ برباد کرنا؛ اُجاڑنا؛ نیست ونابود کرنا ۔

Upthrow : (v) اوپر پھینکنا؛ اوپر اُچھالنا ۔

Upthrow : (n) (۱) (ارض کا) زمین کے طبقات کا اوپر اُٹھ جانا۔ (۲) (ارضیات) طبقات الارض کے اوپر اٹھنے کا عمل۔

Upthrown : (a) اوپر کی جانب پھینکا ہوا یا اُچھالا ہوا؛ خصوصاً جو ارضیاتی ٹوٹ پھوٹ یا ہل چل کے سبب اوپر اُٹھ گیا ہو ۔

Upthrust : (v) اوپر کی طرف زور سے ڈھکیلنا ۔

Upthrust : (n) ارضیاتی شکست کے سبب زمین کے ایک حصے کا اوپر اُٹھ جانا؛ اُبھار ۔

Uptie : (v) باندھنا ۔

Uptight : (a) (۱) (روز مرّہ) عمدہ؛ بہت اچھا ۔ (۲) تنا ہوا؛ کھینچا ہوا؛ آمادۂ پیکار؛ غصہ؛ فکرمند؛ پریشان۔

Upturn : (v) (۱) اُلٹ دینا؛ اکھاڑ پھینکنا ۔ (۲) تہ وبالا کرنا؛ زیروزبر کرنا ۔ (۳) (آنکھ چہرہ وغیرہ کو) اوپر کی طرف اٹھانا یا موڑنا ۔ (٤) اوپر گھومنا؛ اوپر مڑنا؛ اوپر کو بڑھنا ۔

Upturn : (n) (۱) افراتفری؛ شورش ؛ ابتری ۔ (۲) الٹا یا اوندھا ہوا حصہ ۔ (۳) اوپرکے رُخ موڑ یا اٹھان خصوصاً اچھی حالت یا اونچی قیمت کی طرف۔

Upturned : (a) (۱) اوپر کی جانب گھوما ہوا یا مڑا ہوا ۔ (۲) اُلٹا ہوا؛ اوندھا ہوا؛ کھود کر نکالا ہوا ۔ (۳) نوک یا سرے کے پاس اوپر کی طرف مُڑا ہوا۔

Upturning : (n) (۱) الٹ دینا؛ اکھاڑپھینکنا ۔ (۲) تہ وبالا کرنا؛ زیر و زبر کرنا ۔ (۳) (آنکھ چہرہ وغیرہ کو) اوپر کی طرف اٹھانا، گھمانا ۔ (٤) اوپر مڑنا؛ اوپر کو بڑھنا ۔

**Upward/Upwards : (adv) [OE. 'Upweard'.]** (۱) اوپر کی طرف؛ بلند تر سطح کی جانب؛ نسبتاً بلند تر مقام یا سطح پر ۔ (۲) کسی علاقے کے اندرونی اور دور دراز مقام کی طرف؛ ندی کے منبع کی جانب ۔ (۳) مرکز کی جانب؛ کسی بڑے شہر کی جانب ۔ (٤) اوپر کے حصے میں (خصوصاً جسم کے بالائی حصے میں)؛ سر کی جانب ۔ (٥) بلند تر اور بہتر حالت ، مقام یا سطح کی جانب ۔ (٦) قدروقیمت؛ تعداد؛ مقدار وغیرہ کی بلند سطح کی طرف ۔ (۷) بلند تر منصب، مقام یا درجے کی طرف ۔

**Upward : (a) [OE. 'upweard'.]** (۱) اوپر کو چڑھتا ہوا؛ بلند ہوتا ہوا ۔ (۲) اوپر کا ؛ بلندی پر واقع ۔ (۳) اوپر کے رُخ ہونے والا ۔ (٤) نہر یا ندی کے بہاؤ کے مخالف سمت کا؛ ندی کے منبع کے رُخ کا ۔ (٥) اوپر اٹھتا ہوا ۔ (٦) جس کا رُخ اوپر کی طرف ہو ۔

**Upward of/Upwards of : (adv.)** (۱) سے زیادہ ؛ سے زائد ۔ (۲) سے کچھ کم ؛ لگ بھگ؛ تقریباً ۔

**Ur : (interj.)** یہ ایک مہمل لفظ یا آواز ہے جو بولنے یا تقریر کرنے کے دوران میں اُس وقت نکلتی ہے جب مقرر یا بولنے والا اپنے مفہوم کی ادائیگی کے لئے مناسب لفظ تلاش کرتا ہے اور وہ اُسے نہیں ملتا ہے ۔

**Ur-: (Prefix) [Gr.]** سابقہ بمعنی "قدیم" "ابتدائی" ۔

**Ural : (n) [f. UR (Ethane)+al]** (طب) ایک بے ہوش کرنے والی دوا ۔

**Ural : (n)** ایک سلسلہ کوہ کا نام جو ایشیا اور یورپ کے درمیان سرحد کا کام کرتا ہے ۔

**Ural : (a)** یورال پہاڑ کا؛ یورال پہاڑ کے خطے کا؛یورال پہاڑ کےقرب وجوار کا؛ یورال سے متعلق یا وابستہ ۔

**Uralian/Uralic : (a)** یورال کا؛ اس سے متعلق؛ یورال پہاڑ کے قریب کا؛یورال پہاڑ کے علاقے کا (باشندہ، بولی، زبان، نباتات وغیرہ) ۔

**Uralite : (n)** (۱) (کیمیا) یورالائٹ ۔ (۲) (کان کنی) یورالی سنگھیا ۔

**Uralitic : (a)** یورالائٹ سے متعلق؛ یورالائٹ کا ۔

**Uralium : (n)** ایک بے ہوش کرنے والی دوا ۔

**Uralo - :** جزو ترکیبی مثلاً - Uralo-Atlantic, Uralo-Caspian

**Uramil : (n) [- G. 'uramil'.]** (کیمیا) ایک قسم کا ارغوانی تیزاب ۔

**Uran - :** جزوترکیبی بمعنی "آسمان" فلک یا تالو" ۔

**Uran - :** (جزو ترکیبی) یورینائٹ یا یورینیم کے لئے ہمیشہ مرکب الفاظ میں آتا ہے ۔

**Uranate : (n) [f. Uranic+ate]** (کیمیا) ہم رشتہ ترشہ پر یورینی تیزاب کے عمل سے بنایا ہوا نمک ۔

**Urania : (n) [mod. L. f Gr. 'ourania'.]** (۱) ایسی نظم یا کتاب کےعنوان کے طور پر استعمال ہوتا ہے جس کا موضوع آسمانی اور ملکوتی ہو ۔ (۲) چھوٹا ستارا یا چھوٹا سیارہ ۔ (۳) ایک قسم کا رنگین کیڑا جو تتلی سے مشابہ ہوتا ہے اور ویسٹ انڈیز اور امریکا میں پایا جاتا ہے ۔ (٤) (اساطیر) فلکیات کی دیوی، یورینیا؛ محبت کی دیوی رتی ۔

**Uranian : (a)** (۱) آسمانی؛ سماوی؛ بہشتی؛ مقدس ۔ (۲) (علم النجوم) فلکیاتی ۔ (۳) (وینس کے لئے خصوصی لقب کے طور پر استعمال ہوتا ہے) روحانی؛ آسمانی ۔ (٤) محبت کی دیوی یا فلکیات کی دیوی کے نام معنون؛ محبت کی دیوی کا؛ محبت کی دیوی سے متعلق ۔

**Uranian : (a)** یورانس یا یورےنس سیارے کا؛ یورانسی ۔

**Uranian : (n)** یورانس پر رہنے والا ۔

**Uranic : (a) [f. Uranium + ic]** (۱) (کیمیا) یورینیم کے اونچے درجے کے آکسائیڈ سے بنایا ہوا یا اس سے متعلق ۔

**Uranic : (a) [f. Gr. Uran + ic]** محراب دہن یا تالو سے متعلق؛ تالو کا ۔

**Uraninite : (n)** (کان کنی) پچ بلنڈ؛ نمکِ یورینیم ۔

**Uraniscus : (n)** محرابِ دہن؛ تالو ۔

**Uranism : (n) [G. 'Uranismus'.]** ہم جنسی میلان ۔

**Uranite : (n) [G. 'Uranit, or Fr. Uranite'.]** (کان کنی) یورینی کچ دھات؛ یورینائٹ ۔

Uranitic : (a) یورینائٹ یا یورینیم کے اجزاء سے مرکب؛ یورینائٹ یا یورینیم کا ۔

Uranium : (n) یورینیم؛ ایک کمیاب وزنی بھورے رنگ کی دھات کی قسم کا عنصر جو رال میں پایا جاتا ھے ۔

Urano - : [Gr. 'Ouran, Ourano'.] جزوترکیبی بمعنی "آسمان" "فلك یا تالو" ۔

Urano - : [mod. L. 'Uranium'.] (جزوترکیبی) یورینائٹ یا یورینیم کے لئے ہمیشہ مرکب الفاظ میں آتا ھے ۔

Uranographer/Uranographist : (n) ماہر فلکیات؛ علم ہئیت کا جاننے والا ۔

Uranographic/-al : (a) فلکیات سے متعلق؛ علم ہئیت کا ۔

Uranography : (n) علم تشریح افلاك؛ علم ہئیت؛ تشریحی یا بیانی حصہ ۔

Uranological : (a) علم ہئیت سے متعلق ۔

Uranology : (n) علم ہئیت؛ فلکیات ۔

Uranometrical : (a) غیر متحرك ستاروں کے حجم اور ان کی اضافی دوری کی پیمائش سے متعلق ۔

Uranometry : (n) (۱) علم مساحت افلاك ۔(۲) نقشہء کواکب؛ اجرام فلکی خصوصاً غیر متحرك ستاروں کا ایك نقشہ یا چارٹ ۔

Uranoplastic : (a) تالو کے سخت حصے کی پیوندی جراحی سے متعلق ۔

Uranoplasty : (n) تالو کے سخت حصے کی پیوندی جراحی ۔

Uranoscopus : (n) ایك قسم کی مچھلی جس کی آنکھیں سر پر ھوتی ہیں ۔

Uranoso - : جزو ترکیبی مثلاً -Uranoso-ammonic, Uranoso uranic ۔

Uranous : (a) [F. Uranium+ous] (۱) (کیمیا) کم درجے کے یورینیم آکسائیڈ سے متعلق یا بنا ھوا ۔ (۲) یورینیم کا؛ یورینیم سے متعلق ۔

Uranus : (n) [L. 'uranus'.] (علم النجوم) یورے نس یا یورانس؛ نظام شمسی کا ایك سیارہ جو زحل اور نیپچون کے درمیان میں ھے اور سب سے پہلی بار اس کا پتا سرولیم ہرسل نے ۱۷۸۱ء میں لگایا تھا ۔

Uranyl : (n) [f. Uranium + yl] (کیمیا) یورینیم کے بہت سے مرکبات میں پایاجانے والا ایك اساسی جز ($UO_2$) ۔

Urate : (n) [Fr. 'urate'.] (کیمیا) پیشابی تیزاب کا نمك؛ نمك بولی؛ یوریٹ ۔

Urban : (a) [L. 'urbanus'.] شہری؛ شہر کا؛ شہری خصوصیت کاحامل؛ شہر میں واقع؛ شہر میں بسنے یا جانداد رکھنے والا ۔

Urban : (n) (شاذ) شہر میں رہنے والا؛ شہر کا باشندہ ۔

Urban culture : (n) (۱) ایسا سماج جو خالص صنعتی تہذیب کی دین ھو ۔(۲) دیکھو Urban society ۔

Urban quaestor : (n) قدیم روما میں ایك عہدے دار کا لقب جو سلطنت کےخزانچی کی خدمات انجام دیتاتھا ۔

Urban revolution : (n) مدنی انقلاب؛ تمدنی ارتقاء کا ایك دور جس میں شہروں کی تیز رفتاری سے ترقی ھوئی ۔

Urban society : (n) ایسا سماج جو خالص صنعتی تہذیب کی دین ھو؛ جو غیر متجانس تمدنی روایات کا حامل ھو اور سیکولر قدروں پر زور دیتا ھو ۔

Urban sociology : (n) سماجیات کا ایك شعبہ جو شہری طبقوں کی ترقیات اور سماج پر ان طبقوں کے اثرات کا مطالعہ کرتا ھے ۔

Urbane : (a) [-(O) Fr. urbain,-aine or L. urbanus] (۱) مہذب؛ شائستہ؛ اعلیٰ ذوق کا حامل؛ نستعلیق؛ خوش خلق ۔ (۲) ایسا انداز، سلیقہ، شائستگی اور شستگی کا حامل جو شہر کے لئے مخصوص ھو ۔ (۳) شائستگی کا؛ اعلیٰ ذوق کا؛ خوش خلقی ۔

Urbanely : (adv.) بلند ذوقی سے؛ شائستگی سے؛ خوش خلقی سے ۔

Urbanism : (n) (۱) شہری منصوبہ بندی؛ شہری تعمیرات و تمدن کا مطالعہ ۔ (۲) شہر میں تبدیل کرنا؛ شہری خصوصیات پیدا کرنا ۔

Urbanist : (n) (۱) شہری تعمیرات و تمدن کا ماہر ؛ شہری منصوبہ بندی کا ماہر ۔ (۲) غریب کلیئر سلسلے کی ایک شاخ کی راہبہ جو پوپ اربن چہارم کے ۱۲٦٤ء کے تخفیف کردہ اصول کی پیروی کرتی ہے ۔

Urbanistic : (a) شہری طرزِ زندگی سے متعلق ۔

Urbanite : (n) شہر میں رہنے والا ۔

Urbanities : (n) خوش خلقی، شائستگی کا عمل یا سلوک ۔

Urbanity : (n) [-(O) Fr. 'urbanite' or L. 'urbanitus'.] (۱) تہذیب؛ شائستگی؛ خوش خلقی؛ اعلیٰ ذوقی، شستہ اور نستعلیق ہونا ۔ (۲) شہریت؛ شہری زندگی ۔ (۳) شستہ اورنستعلیق گفتگو جس میں بذلہ سنجی ہو ۔

Urbanization : (n) شہری بنایا جانا؛ شہری خصوصیات کا پیدا کیاجانا؛ شہری خصوصیات کا حامل بنایا جانا ۔

Urbanize : (v) (۱) (شاذ) مہذب اور شائستہ بنانا ۔ (۲) شہر میں بدلنا؛ شہری علاقے میں شامل کرنا ۔ (۳) (کسی شخص کو) شہری طرزِ زندگی، عادات اور ذمہ داریوں کا حامل بنانا ۔

Urbiculture : (n) ایسے رسم و رواج اور مسائل جو خالص بڑے شہروں اور شہری زندگی کے پیدا کردہ ہیں ۔

Urceiform : (a) صراحی نما ۔

Urceolar : (a) صراحی نما ۔

Urceolate : (a) [f. Urceolus+Ate] (نباتیات) گھڑے کی شکل کا؛ صراحی نما؛ جس کا منہ تنگ اور چھوٹا ہو اور جسم بڑا ہو ۔ (۲) صراحی نما ٹیوب والا؛ صراحی نما عضو یا حصے والا ۔

Urceolated : (a) (حیوانیات) صراحی نما ۔

Urceolus : (n) [L. 'urceus'.] پودوں یا جانوروں میں ایک صراحی نما ٹیوب یا خول خصوصاً حفاظتی عضو یا حصے کے طور پر ۔

Urceus : (n) [L. 'urceus'.] قدیم روما کی ایک صراحی یا سبو جس میں صرف ایک جانب دستہ لگا ہوتا تھا ۔

Urchin : (n) [ME. 'urcheon, hirchon'.] (۱) خارپشت؛ ساہی ؛ سیہی (جانور جس کے جسم پر کانٹے ہوں اور جو گول مثول ہو جائے) ۔ (۲) سمندری خار پشت ۔ (۳) کبڑا؛ خمیدہ پشت ۔ (٤) شریر اور نٹ کھٹ لڑکا ؛ کھلنڈرا چھوکرا ۔ (٥) کیوپڈ کے لئے بھی استعمال ہوتا ہے بمعنی شریر، خوب گھومنے والا، کھلنڈرا اور شوخ و شنگ ۔ (٦) چھوٹا لڑکا؛ طفل ۔ (۷) روئی وغیرہ دھنکنے کی مشین میں لگے ہوئے تیزی سے گھومنے والے دو بیلنوں میں سے ایک بیلن ۔

Urdee/Urd'e/urdy : (a) [Origin obsc.] (۱) (نقابت) (کراس) تیز نوک والا؛ نکیلا ۔ (۲) (لہسا خم) جس میں متوازی نکیلے ٹکڑے لگے ہوں ۔

Urdu : (n) [Turk. 'Ordu'.] اردو زبان ۔

Ure : (suffix.) [Fr. 'ure', L. - 'ura'.] لاحقہ بمعنی: (۱) عمل؛ عمل یا تعمیر کا مرحلہ ۔ (۲) نتیجہ ؛ حاصل؛ پیداوار ۔ (۳) حالت ؛ منصب ؛ دفتر؛ شعبہ ؛ کام ۔ (٤) (کام کرنے والی) جماعت ۔ (٥) جس سے عمل متاثر ہو؛ بولنا ۔

Urea : (n) [mod. L. -Fr, 'uree'.] ایک قسم کا شورینی مرکب؛ وہ دانے دار بے رنگ حل پذیر مرکب جو جانوروں (بالخصوص دودھ پلانے والے جانوروں) کے پیشاب میں پایا جاتا ہے ۔

Ureal : (a) بولینا سے متعلق ۔

Uredine : (n) (نباتیات) سماروغ؛ پھپھوندی ۔

Uredine : (a) (نباتیات) سماروغ سے متعلق ۔

Uredines : (n) [L. pl. of Uredo.] (نباتیات) سماروغ کی قسم جو پودوں کو نقصان پہنچاتی ہے ۔

Uredinous : (a) [L. 'uredin-'.] (نباتیات) سماروغ کی قسم کا ۔

Uredo : (n) [L. (pl. 'uredines'.] (۱) (نباتیات) (اناج کے دانوں اور دوسرے پودوں پر ہونے والا) سماروغ، پھپھوندی، زنگ نباتی، فطر بذروی ۔ (۲) سماروغ کا پودا ۔

Uredo-fruit : (n) فطر بذروی کا گچھا ۔

Uredo stage : (n) فطر بذروی حالت؛ بعض زنگ نباتی کا گرمائی دور ۔

Uredospore : (n) فطر بذرہ؛ ربیعی بذرہ ۔

Ureide : (n) [f. Urea + ide] (کیمیا) بولینا سے مشتق ایک مادہ جس میں تیزاب کے اساسی اجزاء ہوں۔

Ureo - : Urea کی ایک ترکیبی شکل۔

Ureometer : (n) ایک آلہ جس سے خون یا پیشاب میں نمک (یوریا) کی مقدار کا اندازہ لگایا جاتا ہے۔

Ureosecretory : (a) بولینا یا یوریا کے اخراج یا ریزش سے متعلق۔

Uresis : (n) [G.'ouresis'.] اخراجِ پیشاب۔

-uret : (suffix) [mod. L. 'uretum-oretum'.] لاحقہ جواب ide کی شکل میں مستعمل ہے۔

Ureter : (n) [Fr. 'uretire or mod. L. ureter'.] حالب ؛ پیشاب کی نالی؛ قنات گردہ؛ وہ نالی جس کے راستے سے پیشاب گردے سے مثانے میں پہنچتا ہے۔

Ureteral/Ureteric : (a) حالبی ؛ قنات گردے سے متعلق؛ پیشاب کی نالی کا۔

Ureteritis : (n) (مرضیات) التہاب حالب؛ ورم قنات گردہ؛ پیشاب کی نالی کا ورم اور سوزش۔

Uretero - : جزو ترکیبی بمعنی "حالب" حالب آور۔

Ureterogenital : (a) (ران کی رگ) حالب اور عضو تناسل سے متعلق۔

Ureterogram : (n) حالب کا ایکسرے فوٹو۔

Ureterograph : (n) حالب نگار۔

Ureterography : (n) حالب نگاری؛ حالب عکاسی۔

Ureterointestinal : (a) حالب اور آنت دونوں سے متعلق۔

Ureterotomy : (n) جراحیِ حالب۔

Ureterovesical : (a) حالب اور مثانے سے متعلق۔

Urethane : (n) [-Fr. 'urethane'.] (کیمیا) ایک کیمیائی مادہ جسے بے ہوش کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔

Urethra : (n) [L. 'urethra'.] (تشریح) شرمگاہ؛ مجری البول؛ نالی جس کے ذریعے پیشاب مثانے سے خارج ہوتا ہے۔

Urethral : (a) مبالی؛ مجری البولی۔

Urethritis : (n) (مرضیات) التہابِ شرمگاہ؛ ورمِ شرمگاہ؛ مجری البول کا ورم اور سوزش۔

Urethro - : [f. Urethra.] جزو ترکیبی بمعنی شرمگاہ۔

Urethrocele : (n) (مرضیات) فتقِ شرمگاہ؛ صنف اناث کی مبالی لس دار جھلی کا آگے کو نکل جانا۔

Urethrogram : (n) (شرمگاہ) مبال کا ایکسرے فوٹو۔

Urethroscope : (n) مبال بیں۔

Urethrosexual : (a) مبالی و جنسی۔

Urethrotomy : (n) جراحیِ مبال؛ مبال شگافی (خصوصاً تفتیق مبال سے آرام کے لئے) عمل جراحی جو مجری البول پر کیا جائے۔

Urethylane : (n) (کیمیا) متھیل کاربامیٹ؛ بولینا کے ترشے کے نمک کا ایک فرضی ایک کاربنی اساس ($NH_2$ $COO\ CH_3$)۔

Uretic : (a) (۱) پیشاب آور۔(۲) پیشابی؛ بولی۔

Urge : (n) زور دار مطالبہ؛ تقاضا؛ اصرار؛ قوی محرک؛ لگن؛ طلب؛ شوق۔

Urge : (v) [L. 'urgere'.] (۱) زوردار انداز میں پیش کرنا۔ (۲) شدید مطالباتی اندازمیں کہنا یا رکھنا۔ (۳) وکالت کرنا؛ موافقت میں بحث کرنا، کسی چیز کا دعویٰ کرنا۔(٤) سخت اصرار یا تاکید سے کہنا؛ بہت زور دینا۔(٥) ابھارنا؛ اکسانا؛ اشتعال دینا؛ ترغیب دینا۔(٦) عمل یا اظہار کے لئے ابھارنا؛ جوش میں لانا۔ (۷) اضافہ کرنا؛ تیز کرنا؛ شدید کرنا، بنانا ؛ بڑھانا۔ (۸) کسی سمت یا رخ میں ڈھکیلنا یا لے جانا۔ (۹) رفتار تیز کرنا؛ پرواز یا تلاش کو جاری رکھنا۔

Urgence : (n) (۱) نہایت ضروری؛ نہایت تاکیدی۔(۲) دیکھو Urgency۔

Urgency : (n) (۱) نہایت ضروری ہونا؛ نہایت تاکیدی ہونا۔(۲) فوری تعمیل کی ضرورت؛ نہایت عجلت والی ضرورت۔ (۳) بے حد اصرار، التجا، التماس۔ (٤) اشد اور فوری تعمیل طلب، ضرورت یا موقع۔(٥) ہَوا کا دباؤ ؛ موسم کا دباؤ۔(٦) ابھارنے یا ترغیب دینے والی قوت یا

صفت ۔ (۷) ڈھکیلنے یا مجبور کرنے والی ترنگ یا من کی موج ۔

Urgent : (a) [-(O)Fr. 'urgent' -L. 'urgens, urgent'.] (۱) نہایت شدید؛ اشد ضروری؛ نہایت تاکیدی؛ فوری تعمیل طلب ۔ (۲) بے حد مصر؛ شدت سے اصرار کرنے والا ۔ (۳) (شاعرانہ) عاجل؛ عجلت سے آگے بڑھنے والا ۔

Urgently : (adv.) (۱) نہایت تاکید سے؛ بےحد اصرار سے، بہت شدت کے ساتھ ۔ (۲) فوری طور پر؛ عجلت سے ۔

Urger : (n) بہت زور دینے والا؛ سخت اصرار کرنے والا؛ شدید طور پر مطالبہ کرنے والا؛ ابھارنے یا اُکسانےوالا؛ ترغیب دینے والا؛ وکالت کرنے والا؛ موافقت میں بحث کرنے والا؛ محرک ۔

Urging : (n) زور دے کر کہنا؛ مطالباتی انداز میں پیش کرنا؛ وکالت کرنا (کسی کی)؛ ابھارنا؛ اکسانا؛ ترغیب دینا ۔

Urging : (a) زوردار، شدید؛ تاکیدی؛ بہت دباؤ دینے والا؛ اصرار کرنے والا؛ مجبور کرنے والا؛ اُکسانے والا؛ ابھارنے والا؛ ترغیب دینے والا ۔

Urgingly : (adv.) تاکیدی طور پر؛ زور دار طریقے سے؛ بہت اصرار کے ساتھ؛ بہت دباؤ دے کر ۔

Uria : (n) [Gr. 'ouria'.] ایک آبی پرندہ ۔

-uria : [mod. L. f. Gr. -'ouria' f. 'ouron'.] لاحقہ بمعنی پیشاب کی مریضانہ حالت ۔

Urial/Oorial : (n) [Panjabi 'hureal'.] جنوبی اور وسطی ایشیا کے پہاڑی علاقوں میں پائی جانے والی ایک قسم کی جنگلی بھیڑ جو سرخی مائل بھوری ہوتی ہے اور جس کی گردن کا رنگ سفید ہوتا ہے اور جسے ایک لمبی داڑھی ہوتی ہے ۔

Uric acid : (n) [-Fr. 'urique' f. 'urine'+Fr. acide] یورک ایسڈ ؛ ایک قلم پذیر تیزاب ($C_5H_4N_4O_3$) جو آدمی کے پیشاب اور بعض جانوروں کے پیشاب میں پایاجاتا ہے ۔

Uricaemia : (n) [mod. L.] (مرضیات) یورانیّت خون؛ خون میں یورک ایسڈ کا زیادہ ہوجانا ۔

Uricaemic : (a) یورانیّتِ خون سے متعلق ۔

Uriconian : (a) [f. 'Uriconium,' name of a Roman town + AN] آتش فشانی چٹانوں پر مشتمل؛ آتش فشانی چٹانوں سے متعلق ۔

-urient : (suffix) [-L. -'urient'] جزو ترکیبی بمعنی (کچھ کرنے کی) خواہش رکھنے والا؛ آرزومند ۔

Urim and Thummim : (n) [-Heb. 'urem wethummem'.] دیکھو Thummin

Urinal : (n) [- Late L. 'urinal'.] (۱) پیشاب خانہ ۔ (۲) (طب) قارورہ ۔ (۳) ربر یا پلاسٹک کی ایسی تھیلی جو سلسل البول کے مریض لگاتے ہیں تاکہ پیشاب اس میں جمع ہوتا رہے ۔

Urinal : (a) [-F.r. 'urinal'] (۱) اخراجِ پیشاب کے لئے راستے کی گنجائش رکھنے والا ۔ (۲) (شاذ، متروک) دیکھو Urinary ۔

Urinary : (a) [-med. L. 'urinarius'.] (۱) اخراجِ پیشاب کے لئے راستے کی گنجائش رکھنے والا؛ اخراجِ پیشاب میں معاون یا اس پر اثر انداز ہونے والا ۔ (۲) پیشاب کی طرح ہونے والا ؛ پیشاب کی طرح خارج ہونے والا ۔ (۳) پیشاب کے راستے پر استعمال کرنے کے لئے بنایا ہوا ۔ (٤) جسے پیشاب جمع کرنے کے کام میں لایا جائے ۔ (۵) پیشاب کی تھیلی یا اعضائے بَولی میں پایا جانے یا پیدا ہونے والا ۔ (٦) بَولی؛ پیشاب سے متعلق ۔

Urinate : (v) [L. 'Urinatus'.] (۱) پیشاب کرنا ۔ (۲) پیشاب سے تر کرنا ۔ (۳) پیشاب سے خارج کرنا؛ پیشاب کے ذریعے یا پیشاب کی طرح خارج کرنا ۔

Urination : (n) پیشاب کرنا یا ہونا؛ اخراجِ پیشاب ۔

Urine : (n) [-L. 'urina'.] پیشاب ؛ بَول ۔

Uriniferous : (a) [mod. L. 'Uriniferus'.] پیشاب بردار؛ پیشاب لے جانے والا (ٹیوب وغیرہ) ۔

Urino - : [L. 'urina'.] جزو ترکیبی بمعنی پیشاب ۔

Urinogenital : (a) بَولی؛ تناسلی ۔

Urinologist : (n) ماہرِ امراض بول ۔

Urinology : (n) علم البول؛ علم امراض بول ۔

Urinomancy : (n) پیشاب کی جانچ سے امراض کی تشخیص کرنا؛ تشخیصِ مرض یا امراض ۔

Urinometer : (n) پیشاب کی کثافت نوعی کے اندازہ لگانے کا آلہ۔

Urinoscope : (n) آلہ بول بیں؛ تشخیص امراض کے لئے پیشاب جانچنے کا آلہ۔

Urinoscopic : (a) بَول بینی سے متعلق ؛ پیشاب کی جانچ سے متعلق۔

Urinoscopist : (n) بَول بیں؛ ایک خاص طرح کے آلے سے پیشاب کو دیکھ کر مرض کی تشخیص کرنے والا۔

Urinoscopy : (n) بَول بینی؛ معائنہ بَول ۔

Urinous : (a) [f. Urine+ous] بَولی؛ پیشاب کا؛ پیشاب کی قسم کا؛ پیشابی اجزاء سے پر؛ پیشاب کی خصوصیات کا۔

Urn : (n) [-L. 'urna'.] (۱) مٹی یا دھات کا مرتبان نما ظرف جس میں قدیم رومی، یونانی اور دوسری قومیں اپنے مردوں کی راکھ رکھتی تھیں ۔ (۲) (قدیم روم میں) ایسا برتن جس میں ووٹ یا قرعہ ڈالا جاتا تھا ۔ (۳) مٹی کا ایک کھوکھلا بیضوی برتن جو مختلف مصرف میں کام آتا ہے ۔ (٤) کندہ اور تراشیدہ بویام (مرتبان) ۔ (٥) بیضوی مرتبان نما صراحی، مٹکا یا کوئی اور برتن جس میں شراب ، پانی وغیرہ رکھا جائے ۔ (٦) ایسا بیضوی شکل کا بند برتن جس میں چائے ، قہوہ وغیرہ رکھا جائے ۔ (۷) نہر یا چشمے کا منبع ؛ چشمہ ؛ جھرنا ۔ (۸) اشک دان؛ آنسو دان ۔ (۹) صورت البروج ۔ (۱۰) (نباتیات) بیضوی ڈوڈے کا غلاف ۔ (۱۱) (حیوانیات) جسم پر کوئی بیضوی شکل کا ابھار ۔

Urn : (v) ہڈی یا راکھ کو خاکدان میں رکھنا؛ بیضوی مرتبان نما ظرف میں بند کرنا؛ بویام میں بند کرنا۔

Urn-moss : (n) (نباتیات) بیضوی ڈوڈا ۔

Urning : (n) ہم جنسی میلان رکھنے والا مرد؛ لوطی ۔

Uro - : [L. 'urine'.] جزو ترکیبی بمعنی پیشاب ۔

Uro - : [f. Gr. 'ura'.] جزو ترکیبی بمعنی "دُم"؛ دُم کی سی بناوٹ۔

Urobenzoate : (n) گھوڑے کے پیشاب کا نمک ۔

Urobenzoic acid : (n) گھوڑے کے پیشاب کا تیزاب ۔

Urobilin : (n) پیشاب میں پایا جانے والا رال صفت بھورا رنگ۔

Urobilinuria : (n) یوروبلین بَولی ۔

Urochord : (n) حَبل دُم؛ حَبلِ دُم گاہ ۔

Urochrome : (n) لون بَول؛ پیشاب میں پایاجانے والا بےشکل پیلا رنگ ۔

Urodela : (n) (حیوانیات) دُم داران؛ دُم دار جل تھلیے؛ ایسے جان دار جن کے بچپن کی دُم بڑے ہونے پر بھی باقی رہتی ہے ۔

Urodele/Urodelan : (n) دُم دار جل تَھلیا ۔

Urodele/Urodelous : (a) دُم دار جل تھلیے کے زمرے کا؛ دم دار جل تھلیے سے متعلق ۔

Uroerythrin : (n) بخار خصوصاً وجعِ مفاصل کے بخار میں مبتلا مریض کے پیشاب میں پایا جانے والا لال رنگ۔

Urogenital : (a) بَولی تناسلی ۔

Urogenous : (a) (۱) پیشاب سے حاصل کردہ؛ پیشاب میں ہونے والا۔

Uroglaucin : (n) سرخ بخار میں، پیشاب میں پایا جانے والا نیلا رنگ۔

Urohaematin : (n) سیاہ نیل گوں مادے کی ایک قسم جس سے پیشاب کا رنگ بنتا ہے ۔

Urohyal : (a) (مچھلیوں اور پرندوں میں) پس لامیّہ محراب یا ابھار سے متعلق ۔

Urological : (a) علم البولی؛ علم امراضِ بَول سے متعلق ۔

Urologist : (n) ماہرِ امراضِ بَول ۔

Urology : (n) [f. URO-+ LOGY] علم البول؛ علم امراض بول ۔

Uroo : (n) [Austral. Native name] کنگارو کی ایک قسم۔

Uropoietic : (a) [f. Uro + Gr. 'poietikos'.] پیشاب کی ریزش سے متعلق ؛ پیشاب نکالنے والا ؛ پیشاب کو باہر خارج کرنے والا ۔

**Uropygial/Uropygeal : (a)** دُم گاہ سے متعلق ؛ دُم گاہ کا؛ دُم گاہ پر واقع ۔

**Uropygial : (n)** دُم والے پر؛ دُم گاہ کے بال و پَر ۔

**Uropygium : (n) [med. L. 'uropygium'.]** (طیوریات) دُم گاہ؛ پرندے کے جسم کے پچھلے سرے پر ایک ابھار جس پر دُم والے پَر نکلے ہوتے ہیں ۔

**Uroscopic : (a)** پیشاب کی جانچ سے متعلق ۔

**Uroscopist : (n)** پیشاب جانچ کرنے والا ۔

**Uroscopy : (n)** پیشاب جانچ ۔

**Urostyle : (n)** عظم دُم؛ دُم شاخہ ۔

**Urotoxic : (a)** پیشاب کے اجزاء سے متعلق؛ بول سمّی؛ پیشاب کی سمیت سے متعلق ۔

**Urotoxicity/Urotoxy : (n)** پیشاب کا زہریلاپن؛ پیشاب کی سمیت ۔

**Urrhodin : (n) [-G. 'urorhodin'.]** (کیمیا) بیمار کے پیشاب میں پایا جانے والا لال رنگ ۔

**Urrhodinic : (a)** پیشاب میں پائے جانے والے لال رنگ سے متعلق ۔

**Ursa : (n) [L. 'ursus'.]** (۱) (علم النجوم) دُبِّ اکبر ۔ (۲) ریچھ کی خاصیت کا آدمی ۔

**Ursa Major : (n)** (۱) (علم النجوم) دُبِ اکبر ۔ (۲) ریچھ کی خاصیت کا آدمی ۔

**Ursa Minor : (n)** (علم النجوم) دُبِ اصغر ۔

**Ursal : (a)** ریچھ جیسا؛ ریچھ کی خاصیت کا ۔

**Ursine : (a) [L. 'ursinus'.]** (۱) دُبّی، خرسی؛ ریچھ سے متعلق؛ ریچھ کی خصوصیت کا؛ ریچھ جیسا؛ ریچھ نما؛ خرس نما ۔ (۲) (نباتیات) خاردار ؛(حشریات) خار دار ۔

**Urson : (n) [Fr. 'ourson'.]** (حیوانیات) کناڈا میں پایا جانے والا ایک قسم کا خار پشت؛ کناڈا کا خار پشت ۔

**Ursone : (n) [L. 'ursi' + one]** (کیمیا) ایک شفاف عرق جسے بیر ، بیری کی پتیوں سے حاصل کرتے ہیں ۔

**Ursuline : (n) [f. name of St. Ursula + INE]** راہباؤں کا ایک سلسلہ جسے ۱۵۷۲ء میں لڑکیوں کی تعلیم و تربیت، بیماروں کی خدمت و تیمارداری اور اسی سلسلے سے منسلک لوگوں کے تزکیہء نفس کے لئے سینٹ اگسٹائن کے اصول پر قائم کیا گیا تھا ۔

**Ursuline : (a)** راہباؤں کے مندرجہ بالا سلسلے سے متعلق ۔

**Urtica : (n) [L. 'urtica'.]** (نباتیات) جنس کزنہ؛ جنس قرّاص؛ جنس بچھوا ۔

**Urticaceous : (a)** (نباتیات) قرّاصی ۔

**Urtical : (a) [L. 'urtica' + -AL]** (نباتیات) قرّاصی؛ جنس بچھوا سے متعلق ۔

**Urtical : (n)** خاردار پودے کی ایک قسم؛ بچھوا کی ایک قسم ۔

**Urticaria : (n) [mod. L. f. L. 'urtica'.]** (مرضیات) بچھوا چتھے؛ کَھپر؛ پِتّی (ایک جلدی بیماری جس میں جسم پر چتھے پڑ جاتے ہیں) ۔

**Urticarial/Urticarious : (a)** بچھوا چتھے سے متعلق؛ بچھوا چتھے جیسا؛ بچھو چتھے کی خصوصیت کا ۔

**Urticate : (v) [L. 'urticatus'.]** (۱) بچھوانا؛ چبھونا؛ بچھوا پودے کی طرح ڈنک مارنا ۔ (۲) کسی عضو کو جو سُن ہو گیا ہو بچھوا لگانا تاکہ اس میں احساس پیدا ہو ۔

**Urtication : (n) [L. 'urtication'.]** (۱) نیش زنی؛ بچھواؤ ۔ (۲) چبھن ۔ (۳) تہیج بالا نجرہ؛ بچھوا لگا کر اس حصے یا عضو میں جو سن ہو گیا ہو احساس پیدا کرنا ۔

**Urubu : (n) [Brazilian (Tupi) 'urubu'.]** جنوبی ریاستہائے متحدہ اور جنوبی امریکا کا سیاہ کرگس ۔

**Urucu : (n) [Brazilian (Tupi) 'urucu'.]** رنگ کا مسالا پیدا کرنے والا ایک درخت جسے Annatto کہتے ہیں ۔

**Urucuri : (n) [Brazilian (Tupi) 'urucuri'.]** برا زیل میں پایاجانے والا کھجور کا درخت ۔

**Urus : (n) [L. 'urus'.]** (۱) (حیوانیات) جنگلی بیل؛ ارنا بھینسا؛ جنگلی سانڈ؛ یورس ۔ (۲) جرمنی کے جنگلوں میں پایا جانے والا لمبے سینگ کا جنگلی سانڈ جس کی نسل اب معدوم ہے ۔

Us : (refl. pron.) [OE. 'us'.] (۱) ہم کو؛ ہم لوگوں کو؛ ہمیں ۔ (۲) (بولی عامیانہ) ہم ۔ (۳) (بحری) ہمارا جہاز ۔

Usability : (n) قابلِ استعمال ہونا ۔

Usable/Useable : (a) [Fr. 'usable'.] قابلِ استعمال؛ مصرف کے قابل؛ کام کے لائق ۔

Us(e)ableness : (n) دیکھو Usability

Usage : (n) [(O) Fr. 'usage'.] (۱) چلن؛ رواج؛ مروّجہ رسم؛ دستور؛ طریقہ؛ عادت ۔ (۲) (الفاظ و محاورات کا) استعمال ؛ چلن ؛ طریقۂ استعمال ۔ (۳) استعمال؛ مصرف؛ نام ۔ (٤) عمل؛ سلوک؛ برتاؤ ۔ (۵) سود مندی، فائدہ ۔ (٦) کلیسا کے رسوم و عبادات خصوصاً عشائے ربانی اور اس سے متعلق دیگر رسوم اور دعائیں ۔

Usager : (n) انگلستان اور اسکاٹ لینڈ کے ایک خاص کلیسائی مسلک کا فرد جو عشائے ربانی کی رسم ادا کرتا ہے اور نذرکردہ شے پر روح القدس کے نزول کے لئے نیز مردوں کے لئے دعائیں کرتا ہے ۔

Usance : (n) [-(O)Fr. 'usance'.] (۱) (تجارت) میعاد ادائی (خصوصاً غیرممالک کی ہنڈیوں کی) ۔ (۲) قرض کے روپے پر لگنے والا سود ۔

Use : (n) [-L. 'usus'.] (۱) استعمال؛ مصرف؛ نام ۔ (۲) کام میں لانا؛ برتنا یا برتا جانا؛ مصرف میں لانا؛ استعمال میں لانا ۔ (۳) فائدہ ؛ نفع ۔ (٤) عادت؛ رسم ؛ چلن ؛ رواج ؛ دستور ۔ (۵) قوت استعمال؛ مصرف یا استعمال میں لانے کی صلاحیت ۔ (٦) موقعِ استعمال؛ محلِ استعمال؛ رسمِ استعمال؛ رواجِ استعمال؛ دستورِ استعمال ۔ (۷) طریقۂ استعمال ؛ اندازِ استعمال ۔ (۸) مقصد ؛ حاصل ۔ (۹) افادیت ۔ (۱۰) ضرورت؛ ضرورتِ استعمال ۔ (۱۱) ایک خاص کلیسائی مسلک یا فرقے کے رسوم و عبادات ۔ (۱۲) (قانون) تصرف؛ قبضہ ۔

To have no use for : (روزمرہ) بےضرورت اورفضول خیال کرنا؛ ناپسند کرنا؛ باعثِ زحمت سمجھنا ۔

Use : (v) [(O) Fr. 'user'.] (۱) (قدیم) (کسی رسم یا رواج کی) پابندی کرنا، پیروی کرنا ۔ (۲) (قدیم) (کسی چیز کو) طرزِ زندگی کے طور پر اپنانا یا اختیار کرنا؛ طرزِ عمل کے طور پر اختیار کرنا ۔ (۳) (مشق سے) عادی کرنا؛ (کثرتِ استعمال سے) خوگر بنانا ۔ (٤) عمل میں لانا؛ کام میں لانا؛ کام میں لگانا؛ استعمال کرنا؛ مصرف میں لانا ۔ (۵) (کسی چیز کو کھانے، پینے، پہننے، اوڑھنے یا لکھنے بولنے وغیرہ کے لئے) استعمال کرنا ۔ (٦) (استعمال کر کے) خرچ کرنا؛ صرف کرنا؛ برتنا ۔ (۷) (شاذ) کسی جگہ باربارجانا؛ (کسی مقام پر) منڈلانا ۔ (۸) پیش آنا؛ برتاؤ کرنا ؛ سلوک کرنا ۔ (۹) (عورت کو) جنسی آسودگی کے لئے استعمال کرنا ۔ (۱۰) اپنی غرض کے لئے کسی کو استعمال کرنا (عموماً Passive voice میں) ۔ (۱۱) عادی ہونا یا بنانا؛ کچھ کرنے کی مشق کرنا ؛ خوگر ہونا ۔ (۱۲) (مستقل پناہ گاہ میں یا کسی مقام پر گھر کے طور پر) رہنا، بسنا ۔

To use up : (۱) (استعمال کرکے) کسی ذخیرے کو ختم کردینا ۔ (۲) (روز مرّہ) تھکا دینا؛ قوت ختم کر دینا؛ بے قوت کر دینا؛ کمزور کردینا یا بنا دینا ۔

To use the seas : (قدیم) ملاح بننا یا ہونا ۔

To use language : فضول قسمیں کھانا ۔

Use and wont : (n) رواج؛ چلن ۔

Use-money : (n) سود؛ بیاج؛ روپے کےاستعمال کا معاوضہ ۔

Use up : (v) (۱) سب خرچ کردینا ۔ (۲) تمام قوت و صلاحیت ختم کر دینا؛ تھکا دینا ۔

Used : (a) (۱) کام میں لایا ہوا؛ مصرف میں لایا ہوا؛ استعمال کیا ہوا ۔ (۲) عادی؛ خوگر ۔

Useful : (a) مفید؛ کارآمد؛ سود مند؛ فائدہ مند؛ نفع بخش ۔

Usefully : (adv.) مفیدطریقے سے؛ کارآمد طورپر؛ سودمندی سے؛ فائدے مندی کے ساتھ۔

Usefulness : (n) سود مندی؛ فائدہ مندی؛ مفید ہونا؛ کارآمد ہونا؛ فائدہ مند ہونا ۔

Useless : (n) (۱) بے فائدہ؛ بے کار؛ بے مصرف؛ جو کسی کام میں نہ آئے ۔ (۲) (شخص) ناکارہ؛ جو کسی کام کا نہ ہو؛ غیر مفید ۔

Uselessly : (adv.) خواہ مخواہ؛ بے فائدہ؛ غیر مفید طور پر ۔

**Uselessness : (n)** بے مصرف اور بے کار ہونا؛ بے فائدہ ہونا؛ غیر مفید ہونا۔

**User : (n)** استعمال کرنے والا خصوصاً الکحلی مشروب اور دیگر منشیات استعمال کرنے والا۔

**User : (n) [back formation f. non-user.]** (قانون) حقِ تصرف؛ حقِ استعمال؛ طویل مدت تک مسلسل تصرف میں رکھنے سے پیدا ہونے والا حقِ استعمال۔

**Ushabti : (n) [Egyptian.]** ملازموں کے مجسمے جو قبر میں حنوط شدہ لاشوں کےساتھ رکھ دیئے جاتےتھے۔

**Ushak /Oushak : (n)** (۱) ایک قسم کا بھاری اونی کمبل۔ (۲) ترکی کے ایک شہر کا نام۔

**Usher : (n) [AFr. 'usser'.]** (۱) دربان؛ راہنما یا رہنما؛ پیشرو؛ نقیب؛ وہ عہدہ دار یا ملازم جو سنیما یا بڑے ہال (کمرے) میں نشست گاہ تک لوگوں کو لے جاتا ہے اور مقررہ جگہوں پر بٹھاتا ہے۔ (۲) ایسا ملازم یا افسر جو عدالت یا کسی رئیس کے مکان یا رہائش گاہ میں معزز لوگوں کے آگے آگے چلتا ہے۔ (۳) پیش رو، وہ شخص جو کسی اعلیٰ عہدےدارکے آگےچلتا ہے۔ (٤) (مجازاً) وہ جو پہلے آکر کسی کی آمد یا پہنچنے کی خبر دے۔ (۵) (حشریات) ایک خاص طرح کا پتنگا۔ (٦) (اب صرف روایتی خطاب یا تحقیر آمیز مترادف کے طور پر) اسکول ماسٹر کا معاون؛ ماتحت استاد۔

**Usher : (v)** (۱) اندر لے جانا؛ (مہمان یا آنے والے شخص کی) رہنمائی کرنا؛ لوگوں کو لےجا کر مقررہ جگہوں پر بٹھانا۔ (۲) (صاحب خانہ کو کسی کی آمد کی) اطلاع دینا، نقیب کی خدمات انجام دینا۔ (۳) کسی امیر یا معزز شخص کے آگے آگے چلنا۔ (٤) متعارف کرنا؛ دنیا کے سامنے لانا۔

**Usher in : (v)** (۱) افتتاح کرنا۔(۲) ابتداء کرنا، شروعات کرنا : آغاز کرنا۔(۳) لانا۔

**Usherer : (n) [usher+er]** دیکھو Usher

**Usheress/Usherette : (n)** عورت جو دربانی یا آنے والوں کو اندرلے جانے اور بٹھانے کا کام کرتی ہے؛ نقیب کی خدمات انجام دیتی ہے، خاتون دربان یا خاتون نقیب۔

**Usherless : (a)** بے دربان؛ بے نقیب؛ بے پیش رو۔

**Ushership : (n)** دربان، نقیب وغیرہ کا عہدہ یا کام۔

**Usine : (n) [Fr.]** مِل، خصوصاً ویسٹ انڈیز کی شکر کی مل۔

**Using : (a)** (گھوڑا) تفریح کے لئے نہیں بلکہ کام کے لئے جس کی تربیت کی گئی ہو۔

**Using-ground : (n)** وہ جگہ جہاں شکار کے جانور یا پرندے آتے ہوں۔

**Usnea : (n) [med. L. f. Arab 'ushnah'.]** کائی نما نباتات کی ایک جنس۔

**Usnic acid : (n)** (کیمیا)ایک قسم کا تیزاب جو کائی میں پایا جاتا ہے۔

**Usnin : (n)** دیکھو Usnic acid

**Usquebaugh : (n) [Gaelic 'uisqe beatha'.]** (۱) وہسکی۔ (۲) آئرلینڈ کا ایک مفرح شربت جو برانڈی سے بنایا جاتا ہے۔

**Ustilagines : (n)** Ustilago کی جمع۔

**Ustilagineous : (a)** سماروغی؛ سماروغ کا۔

**Ustilaginous : (a)** جنس کرنجوا کی طرح؛ سماروغ جیسا؛ سماروغ سے متعلق۔

**Ustilago : (n)** (نباتیات) جنس کرنجوا؛ سماروغ۔

**Ustulation : (n) [L. 'ustulatio, - on'.]** جلنا؛ جلایا جانا خصوصاً آگ پر سینکنا یا بھوننا۔

**Usual : (a) [L. 'usualis'.]** معمولی؛ جو معمولاً ہوتا ہو؛ حسبِ عادت؛ حسبِ رواج؛ حسبِ دستور؛ جو عام طور پر اور اکثر دیکھنے میں آتا ہو؛ جو عام یا نارمل حالت میں ہوتا ہو یا پایا جاتا ہو؛ جو عام طور پر واقع ہوتا ہو۔

**Usual : (n)** معمولاً ہونے والی کوئی بات یا چیز؛ حسبِ عادت یا حسبِ دستور یا حسبِ معمول ہونے والی بات۔

**Usually : (adv.)** معمول کے مطابق؛ حسبِ معمول طریقے سے؛ عام طور پر؛ حسبِ رواج یا دستور کےطور پر۔

**Usualness : (n)** حسبِ معمول، حسبِ رواج، حسبِ عادت ہونا۔

Usucapient : (n) [L. 'usucapiens, -ent'.] (قانون) حق دار ملکیت بر بنائے قبضہ۔

Usucapio : (n) (قانون) طویل مدت یا عرصے تک (کسی جائداد پر) قابض رہنے یا اس پر تصرف رکھنے سے پیدا ہونے والا حق؛ ملکیت بر بنائے قبضہ؛ وہ حق جو کسی جائداد پر ایک مدت تک مسلسل بلا مزاحمت قابض رہنے کی وجہ سے پیدا ہو جاتا ہے۔

Usucapion : (n) [L. 'usucapion, usucapio'.] دیکھو Usucapio

Usucapt : (v) [L. 'usucapt'.] قبضے کی بنیاد پر حق ملکیت حاصل کرنا۔

Usucaption : (n) قبضے کی بنیاد پر حق ملکیت (کسی جائداد پر)۔

Usucaptor : (n) قبضے کی بنیاد پر حق ملکیت کا دعویدار۔

Usufruct : (n) [L. 'usufructus'.] (قانون) حق و اصلات؛ استفادہ؛ حق استفادہ؛ عارضی قبضہ، استعمال یا فائدہ اٹھانے کا حق اس طرح کہ اصل جائداد کو کوئی نقصان نہ پہنچے۔

Usufructuary : (n) [L. 'usufructuarius'.] (قانون) حق و اصلات یا حق استفادہ رکھنے والا (شخص)۔

Usufructuary : (a) [L. 'usufructuarius'.] حق و اصلات سے متعلق۔

Usurer : (n) [L. 'usurarius'.] رِبا خور؛ بھاری سود پر روپے قرض دینے والا؛ سودی کاروبار کرنے والا؛ سود خور۔

Usurious : (a) (۱) بھاری سود پر قرض دینے والا؛ قرض کی رقم پر ناجائز اور بھاری یا حد سے زیادہ سود لینے والا۔ (۲) (سود کا در) بے اندازہ؛ بہت زیادہ؛ حد درجہ؛ رِبائی۔

Usuriously : (adv.) ناجائز طور پر حد سے زیادہ سود لیتے ہوئے۔

Usurp : (v) [L. 'usurpare'.] (۱) ناجائز طور پر قبضہ کرنا؛ غصب کرنا؛ ہڑپ لینا؛ ناجائز طور پر کسی چیز پر قبضہ کر لینا؛ غاصبانہ قبضہ کرنا؛ ہتھیا لینا؛ دبا بیٹھنا؛ (دولت، ملکیت، تخت و تاج، عہدہ یا خطۂ ارض پر) غاصبانہ قبضہ کرنا۔

Usurpation : (n) [-(O)Fr. 'usurpation'.] (۱) غصب؛ ناجائز قبضہ؛ غاصبانہ قبضہ؛ نا جائز طور پر ہتھیا لینے کا عمل۔ (۲) (شاذ) استعمال میں یا کام میں لگانا؛ کسی چیز کو کام یا استعمال میں لگا لینے کا عمل۔

Usurpative : (a) غاصبانہ۔

Usurpatory : (a) غاصبانہ۔

Usurpature : (n) دیکھو Usurpation

Usurper : (n) [OFr. 'usurpeur'.] غاصب؛ بلا استحقاق اور ناجائز قبضہ کرنے والا؛ غلط طور پر ہڑپ لینے والا (کوئی چیز، جائداد وغیرہ)۔

Usurpingly : (adv.) غاصبانہ طور پر۔

Usury : (n) [L. 'usuria'.] (۱) رِبا خوری؛ سود خوری؛ بھاری سود پر قرض دینے کا کاروبار۔ (۲) رِبا؛ سود۔

Usward : (adv.) [ME.] ہماری طرف؛ ہم لوگوں کی جانب۔

Ut : (n) [-(O)Fr. 'ut'.] (موسیقی) گوئیڈو (Guido) کے شش سری نظام کا پہلا سُر۔

Utas : (n) [- Fr. 'outaves'.] (۱) (کلیسا) کسی تہوار کے بعد کے آٹھ دن۔ (۲) تہوار کے دن سے شروع ہونے والی آٹھ دنوں کی مدت۔

Utensil : (n)[-L 'utensile'.] (۱) برتن؛ باورچی خانے کے ظروف۔ (۲) کوئی بھی کار آمد ظرف یا آلہ۔ (۳) کاریگر، کسان وغیرہ کے استعمال کرنے کا اوزار یا ہتھیار۔ (٤) مقدس برتن (جو پوجا کے موقع پر استعمال ہو)۔

Kitchen utensil : باورچی خانے کے ظروف و آلات؛ برتن وغیرہ۔

Uter - : [L. 'uterus'.] جزو ترکیبی بمعنی "رِحَم" رِحَمی اور —

Uterine : (a) [L. 'uterinus'.] (۱) ایک ہی رِحَم سے پیدا ہونے والا۔ (۲) رِحَمی؛ رِحَم سے متعلق؛ رِحَم کا؛ اخیافی۔ (۳) (جراحی) رِحَم میں لگانے یا استعمال کرنے کے لئے بنایا ہوا۔ (٤) (لکھنے کی جھلی) جو ساقط الحمل بچھڑے یا میمنے کے چمڑے سے بنایا گیا ہو۔

Uteritis : (n) (مرضیات) ورمِ رحم؛ سوزشِ رحم؛ التہابِ رحم۔

Utero - : [L. 'uterus'.] Uterus کی ترکیبی صورت جو طب اور جراحی کی اصطلاحات میں آتی ہے بمعنی 'رحم کا'۔

Utero-abdominal : (a) رحم شکمی کا؛ رحم اور شکم دونوں سے متعلق۔

Utero-gestation : (n) رحم میں بچے کی نشو و نما ۔

Utero-intestinal : (a) رحم اور آنت دونوں سے متعلق ۔

Utero-ovarian : (a) رحم اور بیضہ دان سے متعلق ۔

Uterotome : (n) رحم میں چیرا لگانے کا آلہ ۔

Uterotomy : (n) جراحی رحم۔

Uterovaginal : (a) رحم اور فرج دونوں سے متعلق ۔

Uterus : (n) [L. 'uterus'.] رحم۔

Utile : (a) [L. 'utilis'.] (شاذ) مفید؛ فائدہ مند؛ کار آمد؛ نفع بخش۔

Utilitarian : (n) [f. 'utility + arian'.] افادیت پسند؛ ایسا شخص جو صرف افادیت اور مادی منفعت پر نظر رکھتا ہو؛ افادیت کو معیار یا مقصد (زندگی) بنانے والا شخص؛ ایسا شخص جو اس نظریے کا حامی ہو کہ تمام اخلاقی، سماجی اور سیاسی عمل کا مقصد، زیادہ سے زیادہ لوگوں کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچے ان کے لئے اسباب مسرت وشادمانی مہیا ہوں ۔

Utilitarian : (a) (۱) افادیت پسند؛ افادی ۔(۲)افادیت پسندانہ؛ مادی اور افادی ۔ (۳) (کسی چیز کی) خوبصورتی پر اس کی افادیت کو ترجیح دینے والا ۔(٤) افادیت اور مادی منفعت سے متعلق ۔ (٥) اس نظریے کا حامی کہ تمام اخلاقی، سماجی اور سیاسی اعمال کا مقصد زیادہ سے زیادہ لوگوں کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچانا اور مسرت وشادمانی فراہم کرنا ۔

Utilitarianism : (n) [f. 'utilitarian' + ism] افادیت پسندی؛ افادیت پسندی کا نظریہ؛ غرض پرستی ؛ خصوصاً جرمی بینتھم، جیمز اور جان اسٹوارٹ مل کا نظریہ کہ تمام اخلاقی، سماجی اور سیاسی اعمال کا مقصد دکھ درد کی بہ نسبت زیادہ سے زیادہ سکھ ، خوشی یا زیادہ سے زیادہ لوگوں کو زیادہ سے زیادہ خوشی و شادمانی فراہم کرتا ہو۔

Utility : (n) [Fr. 'utilite'.] (۱) فائدہ مندی؛ انتفاع؛ افادہ ؛ افادیت؛ سود مندی ۔(۲) (فلسفہ) کسی شخص کی صلاحیت یا اس کا عمل یا کوئی چیز ایسی ہو جس سے زیادہ سے زیادہ لوگوں کی ضرورتیں اور خواہشیں پوری ہو سکیں ۔ (۳) مفید شے؛ فائدے کی چیز ۔(٤) (معاشیات) ایسی شے جو انسانی ضرورت پوری کر سکے ۔ (٥) Utility actor کے لئے بہ طور مخفف استعمال ہوتا ہے ۔

Utility : (a) [L. 'utilitas'.] (۱) بہت سے کردار میں سے کوئی کردار ادا کرنے کی صلاحیت رکھنے والا ۔ (۲) جیسے مالی فائدے کے لئے رکھا یا پالا گیا ہو (نمائش کے لئے نہیں) ۔(۳) جس کا تعلق افادیت سے ہو حسن سے نہیں ، جو بنیادی طور پر افادی ہو حسین نہیں ۔ (٤) (کہانی، ڈراما وغیرہ) جو بہت سی ضرورتوں میں کام آتا ہو ۔ (٥) چھوٹا سا کردار ادا کرنے والا (تھیٹر وغیرہ میں) ۔ (٦) افادیت عامہ سے متعلق۔

Utility actor : (n) کسی ڈرامے وغیرہ میں بہت چھوٹا سا رول ادا کرنے والا اداکار ۔

Utility man : (n) (۱) (ڈراما یا تھیٹر میں) بہت چھوٹا چھوٹا رول یا اداکاری کرنے والا ایکٹر ۔(۲) بیس بال (Base - ball) میں ہر طرح سے اور ہر مقام پر کھیلنے والا ۔(۳) متفرق قسم کے کام کرنے والا شخص ۔ (٤) باورچی خانے کے کام میں ہاتھ بٹانے والا، مدد کرنے والا ۔

Utility pole : (n) بجلی یا ٹیلیفون کا کھمبا ۔

Utility principle : (n) نظریہ٘ افادیت؛ اصول افادیت؛ زیادہ سے زیادہ لوگوں کو زیادہ سے زیادہ فائدہ پہنچانے اور ان کے لئے سامان مسرت و شادمانی مہیا کرنے کا نظریہ یا اصول؛ سب سے زیادہ خوشی کا اصول یا نظریہ ۔

Utility room : (n) رہائشی مکان کا ایک ایسا کمرا جس میں ضرورت کی مختلف اشیاء رکھی جاتی ہیں ۔

Utilizable : (a) قابل استفادہ؛ قابل استعمال؛ قابلِ مصرف؛ کام کا؛ جو کام میں لایا جا سکے ۔

Utilization : (n) [Fr. 'utilisation'.] استفادہ؛ استعمال؛ مصرف؛ استعمال یا مصرف میں لانا ۔

Utilization coefficient : (n) شرح استفادہ؛ (ٹیبل لیمپ وغیرہ کی) کُل روشنی کے عکس کا وہ حصہ جو میز

وغیرہ کی ایسی مطلوبہ جگہ پر پڑتا ھے جہاں اس کا واقعی استعمال ھوتا ھے ۔

Utilize : (v) [- Fr. 'utiliser'.] مفید طور پر استعمال کرنا؛ استعمال میں لانا؛ مصرف میں لانا ۔

Utilizer : (n) استعمال میں لانے والا؛ مصرف میں لانے والا؛ مفید طور پر استعمال کرنے والا ۔

Utmost : (a) [OE. 'utmest'.] (۱) حد درجہ؛ انتہائی؛ بے حد ، پرلے سرے کا ۔ (۲) بعید ترین؛ سب سے دور کا یا دور کی ۔ (۳) آخری؛ سب سے بعد کا ۔

Utmost : (n) (۱) (قدیم) سب سے دور؛ سب سے دور مقام ۔ (۲) بلند ترین درجہ؛ آخری حد ۔ (۳) انتہائی کوشش۔

Utopia : (n) [mod. L. 'utopia'.] (۱) یوٹوپیا؛ ایک کتاب جو سرٹامس مور نے ۱۵۱٦ء میں شائع کی جس میں ایک ایسے فرضی جزیرے کا ذکر ھے جس میں ایک مکمل اور مثالی تمدن و سیاسی نظام رائج تھا ۔ (۲) ایسا فرضی مقام جہاں ایک مثالی تمدنی نظام قائم ھو ۔ (۳) ایسا مقام یا ایسی ریاست جو حکومت، قانون اور سماجی حالات کے معاملے میں مکمل اور مثالی ھو ۔ (٤) نا قابلِ عمل اور نا ممکن الوجود نظام (خصوصاً سماجی اصلاح کے لئے) ۔

Utopian : (a) [L.'utopianus'.] (۱) یوٹوپیا کے خیالی جزیرے یا وہاں کے لوگوں سے متعلق؛ یطوپی ۔ (۲) ناقابلِ عمل طور پر مثالی؛ ناممکن الوجود اور خیالی ۔ (۳) سماجی فلاح کے لئے مکمل اور مثالی نظام کی بات کرنے والا؛ ناقابلِ عمل اور مثالی منصوبے بنانے والا؛ مثالیت پرست ۔

Utopian : (n) [L. 'utopianus'.] (۱) یوٹوپیا کا باشندہ؛ یوٹوپیا کا رہنے والا؛ خیال پرست ۔ (۲) سیاسی اور سماجی حالات کو مثالی مقام پر پہنچانے کے لئے منصوبے سوچنے یا بنانے والا ۔ (۳) خیالی اور مثالی اصلاح کا حامی؛ مثالیت پرست ۔

Utopian socialism : (n) یطوپی اشتراکیت؛ مثالی سوشلزم؛ خیالی اور ناممکن الوجود سوشلزم؛ سوشلزم کا یہ تصور کہ پیداوار کے وسائل پر سماجی ملکیت کے ذریعے بے روزگاری کا خاتمہ اور معاشی ضمانت اس طور پر ممکن ھے کہ اہلِ سرمایہ اپنے سرمایہ سے بخوشی، بلا جبر پرامن طور پر دست بردار ھو جائیں ۔

Utopianism : (n) (۱) مثالی اور خیالی نظریہ ۔ (۲) مثالیت پرستی؛ خیال پرستی؛ انسانی اور سماجی اصلاح کے لئے مثالی اور خیالی منصوبے ۔

Utopianist : (n) مثالیت پرست؛ خیالی و مثالی اصلاح کا حامی؛ انسانی فلاح کے لئے ناممکن الوجود اور مثالی نظام پر یقین رکھنے والا ۔

Utopianize : (v) مثالی بنانا؛ یطوپی بنانا (کسی ریاست یا سماج میں) مثالی اور مکمل نظام قائم کرنا یا برپا کرنا ۔

Utopism : (n) دیکھو Utopianism

Utopist : (n) دیکھو Utopian

Utopistic : (a) خیالی؛ مثالی؛ ناممکن الوجود ۔

Utraquism : (n) کیلکسٹن (Calixtin) اور اس کے ماننے والوں کا عقیدہ، نظریہ ۔

Utraquist : (n) [mod. L. 'utraquista'.] کیلکسٹن Calixtin کا پیرو ۔

Utrecht : (a) [Fr. 'utrecht'.] (شمالی نیدرلینڈ کا ایک شہر (یوٹرخت) شہر کا؛ یوٹرخت میں رائج قسم اور طرز کا ۔

Utrecht velvet : (n) ایک قسم کا دبیز اور مضبوط کپڑا جسے گدا بنانے میں استعمال کرتے ہیں ۔

Utricle : (n) [L. 'utriculus'.] (۱) بوتل نما حصہ؛ غشاء ثمر؛ خول ثمر ۔ (۲) (تشریح اور حیوانیات) تھیلی کاسا غشائی ظرف جو حیوانی اجسام میں پایا جاتا ھے؛ انباچہ؛ حویصلہ ۔ (۳) کان کی پیچیدہ جھلی دار بناوٹ کی دو تھیلیوں میں سے بڑی تھیلی ۔ (٤) (تشریح) مردوں کے مجری البول کے غدۂ مثانی والے حصے میں پائی جانے والی چھوٹی پوٹلی؛ غدۂ مثانہ کا بُلبُلہ ۔ (٥) چھوٹی گولی جیسی بناوٹ ۔

Utricular : (a) رحم یا شکم سے متعلق ۔

Utricularia : (n) [mod. L. 'utricularia'.] (نباتیات) ایک قسم کا پودا جس کے پتوں کے حاشیے پر تھیلی نما بناوٹ ھوتی ھے؛ ایک قسم کا کلاہ پوش آبی سدا بہار پودا ۔

Utriculus : (n) [L. 'utriculus'.] (حیوانیات و تشریح) دیکھو Utricle ۔

Utriform : (a) [mod. L. 'utriformis'.] چرمی بوتل نما ۔

Utter : (n) کسی سطح پر بے قاعدہ نشانات جو اوزار کے ارتعاش یا حد درجہ دباؤ کے سبب بن گئے ہوں ۔

Utter : (a) [OE. 'utera, uterra'.] (۱) آخری حد پر واقع؛ دور؛ الگ ۔ (۲) قطعی؛ مکمل؛ انتہائی ؛ حد درجہ ؛ کُلّی ؛ پورا پورا ۔ (۳) (پُر تصنع استعمال میں) حد درجہ خوبصورت؛ شدید؛ جمالیاتی ۔

Utter : (v) [ME. 'uttren'.] (۱) خوشی، درد و غم یا حیرت کا اظہار چیخ کر کرنا؛ چیخ مارنا ؛ آہ بھرنا ۔ (۲) ظاہر کرنا؛ زبان سے نکالنا؛ زبان یا قلم سے ادا کرنا؛ لفظوں میں اپنے جذبات و خیالات کا اظہار کرنا؛ منہ سے نکالنا ۔ (۳) کہنا بولنا؛ چلانا (نوٹ، جعلی سکّہ وغیرہ) ۔

Utter barrister : (n) جونیر بیرسٹر؛ دوسرے درجے کا بیرسٹر ۔

Utterability : (n) قابلِ بیان ہونا؛ قابلِ اظہار ہونا ۔

Utterable : (a) قابلِ گفتنی؛ قابلِ بیان ؛ قابلِ اظہار ؛ ایسی بات جو کہی جا سکے ۔

Utterance : (n) [f. Utter+ance] (۱) منہ سے نکالی جان والی آواز ؛ چیخ ۔ (۲) بیان ؛ اظہار ۔ (۳) تقریر ۔ (٤) نطق؛ قوتِ گویائی؛ طرزِ تقریر؛ بولنے کا انداز ۔

Utterance : (n) [OFr. 'outrance'.] اب اس کا استعمال صرف اس فقرے میں جیسے:۔ To the utterance (آخر دم تک) ۔

Utterer : (n) چیخنے والا؛ بولنے والا؛ کہنے والا؛ منہ سے (مسرت ، درد و غم یا حیرت کی آواز) نکالنے والا؛ بیان کرنے والا؛ اظہار کرنے والا ۔

Utterest : (a) اب ایسے فقرے میں جیسے : To the utterest (انتہائی، انتہائی درجے تک، آخری حد تک) ۔

Utterless : (a) ناقابلِ اظہار؛ ناقابلِ بیان ۔

Utterly : (adv.) بالکل؛ کلی طور پر؛ سراسر؛ قطعاً ۔

Uttermost : (a) [f. Utter + most.] (۱) بعید ترین؛ دور دراز ۔ (۲) انتہائی، حد درجہ ۔ (۳) (قدیم) آخری ۔

Uttermost : (n) انتہائی کوشش؛ انتہا درجے کی کوئی چیز ۔

Utterness : (n) (شاذ) کلیت؛ قطعیّت؛ انتہائی ہونا ۔

Utu : (n) [- Maori] نقصان کا بدلا؛ نقصان کا عوض؛ نقصان کا چکاؤ ۔

Uva : (n) [L. 'uva'.] (نباتیات) ایک منہ بند گودے دار پھل ؛ انگور کے جیسا ایک پھل؛ انگور؛ عنب ۔

Uva grass : (n) امریکا کے منطقہء حارّہ کی گھاس کی ایک قسم جو بہت مرصع ہوتی ہے اور جس کی اونچائی ۳۰ فٹ یا اس سے بھی زیادہ ہوتی ہے ۔

Uva ursi : (n) بیر بیری (Bear berry) ؛ ایک قسم کا گودے دار پھل ۔

Uvarovite : (n) [Named after count S.S. Uvarov, + ITE] یاقوت سبز ۔

Uvea : (n) [L. uva] (تشریح) عنبیّہ ۔

Uveal : (a) عنبی ۔

Uveitis : (n) ورم عنبیہ ۔

Uvula : (n) [L. 'uvula'.] (۱) لہات؛ لہات حلق؛ حلق کا کوّا ۔ (۲) لہاتِ مثانہ ۔ (۳) لہاتِ دماغ ۔

Uvular : (a) لہاتی ۔

Uvularia : (n) [mod. L.] شمالی امریکا کی جڑی کی ایک جنس جس کے تنے سیدھے، پتیاں بے ڈنٹھل کی اور پھول جھکے ہوئے زردی مائل گھنٹے کی شکل کے ہوتے ہیں ۔

Uvularly : (adv.) بھاری آواز سے ۔

Uvulatome/Uvulotome : (n) لہات کو کاٹنے اور الگ کرنے کا آلہ ۔

Uvulatomy/Uvulotomy : (n) جرّاحی لہات ۔

Uvulitis : (n) [f. Uvula + itish] (مرضیات) ورم لہات ۔

Uxorial : (a) [f. L. 'uxor' + Ial] (۱) بیگم یا بیگمات کا ۔ (۲) (عمل وغیرہ) اپنی بیگم کے لئے حد سے زیادہ محبت سے بھر پور؛ بیگم پرستانہ؛ زوجہ نوازانہ ۔

Uxoricide : (n) [L. 'uxoricidium'.] بیوی کا اپنے شوہر کے ہاتھ سے قتل ۔

Uxoricide : (n) [L. 'usor' +i + cide] اپنی بیوی کا قاتل؛ اپنی زوجہ کا قاتل؛ اپنی بیگم کا قاتل ۔

Uxorious : (a) [f. L. 'uxoriosus' or 'uxor + i+ous'] (۱) بیگم پرست؛ زوجہ نواز؛ اپنی بیگم کو حد سے زیادہ چاہنے، محبت کرنے والا ۔ (۲) (عمل وغیرہ) بیگم پرستانہ، زوجہ نوازانہ؛ زن مریدانہ؛ زن مرید، اپنی بیوی سے حد سے زیادہ محبت سے بھر پور ۔

Usoriously : (adv.) اپنی بیوی، بیگم سے، حد سے زیادہ محبت کرتے ہوئے؛ زن پرستی یا زن مریدی سے، اپنی بیوی کے جذبات اور خوشی کا لحاظ کرتے ہوئے ۔

Uxoriousness : (n) زن پرستی؛ زن مریدی؛ بیگم پرستی؛ بیگم نوازی ۔



V : (n) (۱) انگریزی حروف تہجی کا بائیسواں حرف جو "واؤ" کی آواز دیتا ھے ۔ (۲) "V" کی شکل کا جوڑ۔ (۳) (رومی ہندسوں میں) پانچ کاہندسہ ۔ (٤) "V" حرف کا ٹائپ ۔ (٥) پوشاک کا "V" شکل کا گلا ۔ (٦) حرف "V" کی شکل کی کوئی چیز ۔

Vaad/Vaadim : (n) [L. Heb. 'Wa' ad'.] یہودیوں کی مستند نمائندہ جماعت جو یہودی فرقے کی دیکھ بھال کرتی ھے اور اسے مشورے وغیرہ دیتی ھے ۔

Vaal : (n) [MDu. 'Vale'.] جنوبی افریقہ کے ہرن کی ایک قسم۔

Vaalhaai : (n) [Afr. 'Vaal'.] چھوٹی شارک مچھلی کی ایک قسم۔

Vac : (n) Vacation کا مخفف ۔

Vacance : (n) (۱) خالی کرنا یا کیاجانا؛ خالی ھونا ۔ (۲) تعطیل؛ چھٹی ۔ (۳) (اسکاچستان) دیکھو Vacation ۔

Vacancy : (n) [med. L. 'Vacantia'.] (۱) خالی ھونا ۔ (۲) خالی جگہ؛ خالی اسامی ۔ (۳) خالی الذہن ھونا؛ بے خیالی؛ بے شغلی؛ (دماغ کا) منھاپن؛ بیکاری ۔ (٤) شگاف ۔ (٥) (مجازاً) خلا؛ کمی ۔ (٦) بے مغزی ۔ (۷) فراغت ۔ (۸) بلّور کا ایک نقص جو کسی جوہر یا برق پارے کی کمی کی وجہ سے پیدا ھو ۔

Vacancy clause/-permit : (n) جائداد کےبیمہ کی ایک مخصوص تصدیق جس کی رو سے معاہدے کے بعد مکان وغیرہ خالی رہنے پر بھی بیمہ شدہ رہتا ھے ۔

Vacant : (a) [Fr.] (۱) خالی؛ جس میں کوئی نہ ھو ۔ (۲) خالی؛ تقرر طلب ۔ (۳) کھوکھلا ؛ سپاٹ ؛ بے مغز؛ منھا (دماغ)؛ بے سوچ ۔ (٤) بے معنی؛ بے کار ۔ (٥) لاوارث ۔

Vacant post : (n) خالی اسامی ۔

Vacantia/Vacantia bona : (n) [L.] لاوارث مال یا وراثت ۔

Vacantly : (adv.) خالی پن سے؛ بے وقوفی سے؛ حماقت سے؛ بے معنی طور پر ۔

Vacantness : (n) بے معنی ھونا؛ خالی الذہن ھونا ۔

Vacatable : (a) قابلِ انخلا؛ جسے خالی کیا جا سکے ۔

Vacate : (v) [L. 'Vacare'.] (۱) منسوخ کردینا؛ فسخ کردینا؛ (معاہدہ ، قانون وغیرہ) ۔ (۲) خالی کرنا یا کرانا ۔ (۳) چھوڑ کر چلا جانا ۔ (٤) (عامیانہ) چلا جانا؛ فرار ھوجانا ۔ (٥) نجات دلانا (فکرو تردد سے) ۔ (٦) چھٹیاں منانا؛ تعطیل گزارنا ۔

Vacation : (n) (۱) خالی کرنا یا کیا جانا؛ خالی ھونا ۔ (۲) تعطیل ؛ چھٹی ۔ (۳) فرصت ؛ فراغت ۔ (٤) بے شغلی؛ بے عملی ۔ (٥) تنسیخ؛ منسوخی ۔ (٦) وقفہ؛ سکون ۔

Vacation : (v) چھٹیاں گزارنا؛ چھٹی لینا ۔

Vacation land : (n) تفریح گاہ، تعطیل گاہ ۔

Vacationer : (n) تفریح گاہ میں چھٹیاں گزارنے والا ۔

Vacationist : (n) دیکھو Vacationer

Vacationless : (a) بے تعطیل؛ بے چھٹی کا ۔

Vacatur : (n) مقدمے کو منسوخ کرنے کا عدالتی حکم ۔

Vaccaria : (n) [mod. L.] یوریشین سالانہ بوٹی کی ایک جنس۔

Vaccary : (n) [med. L. 'Vaccaria'.] (تاریخ) گاؤ شالہ؛ شیر خانہ۔

Vaccinal : (a) ویکسینی؛ ویکسین کا؛ جُدرینی ۔

Vaccinal fever : (n) ویکسینی بخار ۔

Vaccinate : (v) (۱) چیچک کا ٹیکا لگانا؛ چیچک کی ویکسین کا ٹیکا لگانا ۔(۲) کسی اور ویکسین کا ٹیکا لگانا۔

Vaccinate : (n) ٹیکا لگایا ہوا شخص ۔

Vaccination : (n) ٹیکا لگانا یا لگنا؛ جدرین کاری؛ ویکسینی ٹیکا؛ چیچک کاری۔

Vaccination Act : (n) قانون چیچک کاری۔

Vaccinationist : (n) چیچک کا ٹیکا جبراً لگانے کا حامی؛حامی چیچک کاری۔

Vaccinator : (n) (۱) ٹیکے والا؛ ٹیکا لگانے والا؛ چیچک کار ۔ (۲) ٹیکےلگانے کا آلہ ۔

Vaccine : (n) ویکسین؛ ٹیکا دینے کا مادہ؛ جدرین؛ مصل چیچک۔

Vaccine : (a) [L. 'Vaccinus'.] (۱) گائے سے متعلق؛ گائے کا ۔ (۲) چیچک کا ۔ (۳) چیچک وغیرہ کے ٹیکے کا ۔ (٤) گوتھن سیتلا سے متعلق یا اس جیسا ۔

Bovine vaccine : گائے سے حاصل کی ہوئی ویکسین؛ مصل البقر؛ گاوی ویکسین ۔

Vaccine disease : (n) گوتھن سیتلا؛ جدرین البقر؛ تھنوں کے دانے (جن سے ٹیکے کا مادہ حاصل کرتے ہیں) ۔

Vaccine innoculation : (n) دیکھو Vaccination

Vaccine lymph : (n) ویکسینی لمف؛ جدرینی لمف ۔

Vaccine matter : (n) دیکھو Vaccine-lymph

Vaccine pock : (n) دیکھو Vaccine-disease

Vaccine virus : (n) دیکھو Vaccine-lymph

Vaccinia : (n) [mod. L. vaccinus'.] (مرضیات) گوتھن سیتلا؛ جدری البقر؛ مصنوعی چیچک جو ٹیکا لگانے سے پیدا ہوتی ہے ۔

Vacciniaceae : (n) [mod. L.] جھاڑیوں اور درختوں کا ایک خاندان۔

Vaccinial : (a) گوتھن سیتلا کا یا اس سے متعلق ۔

Vacciniform : (a) گوتھن سیتلا سے مشابہ، جدری البقر جیسا۔

Vaccinist : (n) ٹیکے لگانے والا؛ چیچک کے ٹیکے جبراً لگانے کا حامی۔

Vaccinium : (n) [L. 'Vaccinium'.] پودوں کی ایک جنس؛ اس جنس کا کوئی پودا؛ خصوصاً بلبیری (Bilberry) ۔

Vaccinoid : (a) دیکھو Vacciniform

Vachette clasp : (n) [Fr.] مضبوط لوہے کے تار کا ٹکڑا جس کا سرا مڑا ہوا اور نوکدار ہوتا ہے اور جسے گھوڑے کی نعل میں لگاتے ہیں ۔

Vacillancy : (n) (۱) حیص بیص؛ پس و پیش؛ تذبذب؛ دو دلی؛ (۲) تلون ۔(۳) لہر چال ۔

Vacillant : (a) [L. Vacillare'.] (۱) مذبذب؛ متلون؛ پس و پیش میں ۔(۲) (حشریات) متلون؛ جھولنے والا ۔

Vacillate : (v) (۱) ادھر ادھر ہلنا؛ جھولنا؛ ڈگمگانا ۔ (۲) پس وپیش کرنا؛ مذبذب ہونا۔ (۳) باربار رائے بدلنا؛ متلون ہونا ۔

Vacillating : (a) (۱)پس وپیش کرنےوالا؛مذبذب ۔ (۲) متلون ۔(۳) تغیر پذیر؛ کبھی کچھ کبھی کچھ؛ بدلتے رہنے والا۔

Vacillatingly : (adv.) حیص بیص میں؛ پس و پیش کرتے ہوئے۔

Vacillation : (n) دیکھو Vaccillancy

Vacillator : (a) جھولنے والا؛ پس و پیش کرنے والا؛ باربار رائے بدلنے والا ۔

Vacillatory : (a) مذبذب؛ متلون؛ پس و پیش کرنے والا ۔

Vacoa : (n) [Native name in Mauritius.] ایک قسم کا صنوبر ۔

Vacreator : (n) پاسچر کے طریقے سے دودھ کے مکھن کو صاف کرنے کی ایک مشین کا تجارتی نام ۔

Vacua : (n) (۱) خلا؛ وہ جگہ جو مادے سے مطلقاً خالی ہو ۔ (۲) دیکھو Vacuum ۔

Vacuist : (n) [mod. L. 'Vacuista'.] معتقدِ خلا ۔

Vacuity : (n) [Fr. 'Vacuite'. or L. 'Vacuitas'.] (۱) خالی ہونا؛ خلا ۔(۲) بےمغزی ۔(۳) بے معنی ہونا ۔(٤) خالی الذہن ہونا۔(٥) فقدان ۔(٦) بے شغلی؛ بے کاری ۔

(۷) تنہائی ۔ (۸) (مجازاً) خالی پن؛ خالی جگہ ۔ (۹) جوف ۔ (۱۰) کائناتی خلا ۔ (۱۱) خالی چیز ۔ (۱۲) نیستی؛ معدومیت؛ لاشیئت ۔

**Vacuolar : (a)** خلال کا؛ خلال دار؛ خالیوی ۔

**Vacuolate : (a)** خالیہ دار؛ خلال دار؛ جوف دار ۔

**Vacuolate : (v)** خلال یا خلایہ بننا ۔

**Vacuolated : (a)** دیکھو Vacuolate

**Vacuolation : (n)** خلال داری؛ خالیہ داری ۔

**Vacuole : (n) [Fr. ]** (۱) خلال؛ خالیہ؛ کسی عضو میں باریک جوف جس میں ہوا یا سیّال شے ہو ۔ (۲) (دمدار تارے کا) خالی حصہ یا جگہ ۔

**Vacuolization : (n)** (۱) دیکھو Vacuolation ۔ (۲) خلایہ سازی ۔

**Vacuome : (n)** خالینہ ۔

**Vacuometer : (n)** (۱) خلا پیما ۔ (۲) معیاری بار پیما ۔

**Vacuous : (a) [L. 'Vacuus'.]** (۱) خالی؛ جس میں خلا ہو ۔ (۲) کھوکھلے دماغ کا؛ بے مغز ۔ (۳) بے معنی ۔ (٤) بے شغل؛ بے کار؛ کاہل؛ مجہول ۔

**Vacuously : (adv.)** بےمغزی سے؛ بے معنی طور پر ۔

**Vacuousness : (n)** خالی ہونا؛ بے مغزی؛ بے معنی ہونا؛ بے شغلی ۔

**Vacuum : (n) [L.]** (۱) خلا: وہ جگہ جو مادے سے مطلقاً خالی ہو ۔ (۲) وہ ظرف یا مکان جس سے ہَواکش کے ذریعے ہَوا نکال لی گئی ہو ۔ (۳) ہوا کے دباؤ کا طبعی حد سے کم ہونا ۔ (٤) بیرونی اثر یا عناصر سے علاحدگی ۔ (٥) کوئی ترکیب جس میں جزوی خلا پیدا کیا جا سکے یا جو ضروری خلا کی وجہ سے کام کرے ، خصوصاً گرد کش ۔

Absolute vacuum : خلائے مطلق ۔

Guerickia vacuum : خلا جو ہوا کش سے پیدا کیا جائے ۔

Torricellian vacuum : خلا جو پارے کے پمپ سے پیدا کیا جائے ۔

**Vacuum : (a)** (۱) خلائی؛ خلا سے متعلق ۔ (۲) خلا پیدا کرنے والا ۔ (۳) جزوی خلا پیدا کرنے والا ۔ (٤) خلا پیدا کرکے بنایا ہوا ۔

**Vacuum : (v)** (۱) خلائی ترکیب استعمال کرنا ۔ (۲) گرد کش سے صاف کرنا ۔

**Vacuum-back : (n)** خلائی پلیٹ (کیمرے کی) ۔

**Vacuum-bottle : (n)** فلاسک؛ دھات یا شیشے کی بوتل جس میں چیز بہت دیر تک گرم یا ٹھنڈی رہتی ہے ۔

**Vacuum-brake : (n)** خلا روک؛ خلائی بریک جس سے ریل یا گاڑی کو روکتے ہیں ۔

**Vaccum-clean : (v)** گرد کش کے ذریعہ صاف کرنا ۔

**Vacuum-cleaner : (n)** گردکش؛ آلہ جو ہَوا کے ساتھ گرد کو بھی کھینچ لیتا ہے ۔

**Vacuum-coffee maker : (n)** کافی بنانے کی مشین ۔

**Vacuum-cup : (n)** ربر وغیرہ کا نیم کھوکھلا کرہ جو کسی ٹھوس سطح پر چپک سکتا ہے ۔

**Vacuum-desiccator : (n)** خلائی خشکالہ ۔

**Vacuum-distillation : (n)** خلائی کشید ۔

**Vacuum-filter : (n)** خلائی مقطار ۔

**Vacuum-flask : (n)** ظرف خلا؛ خلا بوتل؛ دہری بوتل جس کے دونوں حصے کے بیچ میں خلا ہوتا ہے جس کی وجہ سے اندر کے حصے میں جو چیز ہو وہ گرم یا ٹھنڈی رہتی ہے ۔

**Vacuum-gauge : (n)** خلا کا بار پیما؛ خلا پیما؛ خلا ناپ ۔

**Vacuum packed : (a)** (۱) ایسے ڈبے میں بند جس میں سے زیادہ تر ہوا نکال لی گئی ہو ۔

**Vacuum-pan : (n)** ایک قسم کا قرنبیق جو جزوی طور پر خالی آلے سے سلا رہتا ہے اور چینی بنانے میں کام آتا ہے ۔

**Vacuum-pump : (n)** خلا پمپ؛ ہوا پمپ ۔

**Vacuum-system : (n)** خلائی نظام ۔

Vacuum-tube : (n) خلا نلکی؛ خلائی نلی؛ جو ھوا سے بالکل خالی کر کے سر بہ مہر کردی گئی ھو ۔

Vacuum-valve : (n) (۱) خلائی صمام؛ کھلمندن جو اندر کی طرف کھلتا ھے ۔(۲) دیکھو Vacuum-tube ۔

Vacuum-ventilation : (n) ھوا داری جس میں نکاس پنکھا کے ذریعہ ھوا باہر سے اندر لائی جاتی ھے ۔

Vacuum-weight : (n) خلائی وزن؛ وہ وزن جو خلائی وزن کے برابر ھو ۔

Vacuumize : (v) (۱)خلا پیدا کرنا ۔(۲)خلائی ترکیب سےصاف کرنا، خشک کرنا یا بند کرنا ۔

Vade-mecum : (n) [L.] (۱) کوئی کتاب (مثلاً دستور العمل وغیرہ) جو ہمیشہ ساتھ رہتی ھو؛ کتاب الجیب ۔ (۲) رفیق (کتابوں کے نام کا جزو) ۔ (۳) کوئی چیز جو ہر وقت ساتھ رہتی ھو ۔

Vadimonium : (n) [L.] بعض قسم کی قانونی گروی یا ضمانت۔

Vadose : (a) [L. 'Vadosus'.] زیر زمین سطح آب سے نیچے کے پانی کا یا اس سے متعلق ۔

Vaesite : (n)[Johannes Vaes, a Belgian minerologist.] ایک معدنی شے جس میں نیکل کا سلفائڈ ھوتا ھے ($NiS_2$) ۔

Vag : (n) [by shortening] (۱) خانہ بدوش ۔(۲) آوارہ گرد؛ مارا مارا پھرنے والا ۔(۳) دیکھو Vagrant ۔

Vag : (v) خانہ بدوش سمجھ کر گرفتار کر لینا ۔

Vagabond : (a) [Fr., or L. 'Vagabondus'.] (۱) خانہ بدوش ۔ (۲) جو مارا مارا پھرے؛ آوارہ ۔ (۳) سیلانی؛ چلنے پھرنے والی (مکڑی) ۔ (٤) آوارہ گرد ۔ (٥) (عامیانہ) بد معاش؛ لچّا ۔

Vagabond : (n) (۱) خانہ بدوش ۔(۲) آوارہ گرد شخص؛ بدمعاش شخص؛ بدنام آدمی ۔

Vagabond : (v) آوارہ گردی کرنا؛ مارا مارا پھرنا ۔

Vagabondage : (n) (۱) آوارگی؛ آوارہ گردی ۔(۲) آوارہ گرد لوگ۔

Vagabondia : (n) آوارگی؛ آوارہ گردی ۔

Vagabondish : (a) (۱) آوارہ جیسا؛ خانہ بدوش سے مشابہ ۔ (۲) آوارہ گرد؛ آوارہ مزاج ۔ (۳) آوارگی کا؛ آوارہ گردوں کا ۔

Vagabondism : (n) آوارگی؛ آوارہ گردی ۔

Vagabondize : (v) (۱) آوارہ گردی کی زندگی بسر کرنا ۔ (۲) مارا مارا پھرنا ۔

Vagabondry : (n) دیکھو Vagabondage

Vagabond's disease : (n) مرض آوارگان؛ جلد کی ایک بیماری۔

Vagal : (a) [f. Vagus + - AL.] تانوی؛ عصب تایہ سے متعلق یا اس پر اثر کرنے والا؛ کھوپڑی سے نیچے جانے والے عصبہ/ پٹھے سے متعلق ۔

Vagal nerve : (n) عصب تایہ ۔

Vagarious : (a) (۱) وہمی؛ متلون ۔(۲) مارا مارا پھرنے والا؛ گشت لگانے والا ۔

Vagary : (n) [L. 'Vagari'.] (۱) خیال پریشاں؛ وہم؛ بے سرو پا خیال ۔ (۲) من کی موج؛ لہر ۔ (۳) انوکھی حرکت؛ اپج کی حرکت ۔(٤) انحراف ۔(٥) قدرت کا کھیل؛ غیر متوقع حرکت ۔

Vagile : (a) آزادانہ حرکت کرنے والا ۔

Vagility : (n) آزادانہ حرکت کرنے کی صفت یا حالت؛ کسی جسم نامی کی زندہ رہنے کی صلاحیت ۔

Vagin-/Vagini : جزو ترکیبی بمعنی "فرج" "مہبل" "غلاف" ۔

Vagina : (n) [L.] (۱) (تشریح، مرضیات) فرج ؛ مہبل ؛ اندام نہانی ۔(۲) نیام؛ غلاف ۔(۳) (نباتیات) وہ غلاف جو اس مقام پر بن جاتا ھے جہاں پتیاں تنے سے ملتی ہیں ۔(٤) مورتی پایہ کا اوپری حصہ جہاں سے مورت کا حصہ شروع ھوتا ھے ۔

Vaginal : (a) (۱) فرج کا؛ مہبلی ۔(۲) (نباتیات) غلاف نما ۔ (۳) (اوزار) فرج کی جراحی میں استعمال ھونے والا۔

Vagina masculina : (n) مہبل مردانہ ۔

Vagina synovialis : (n) (ہاتھ یا پیر کے) وتر کا زلالی غلاف ۔

Vagina tendinis : (n) دیکھو Vagina synovialis

**Vaginal : (n)** فرج کا شریان یا عضلہ؛ مہبلی شریان یا عضلہ۔

**Vaginal artery : (n)** مہبلی شریان۔

**Vaginal process : (n)** مہبلی زائدہ۔

**Vaginant : (a)** (نباتیات) غلاف دار۔

**Vaginate : (a)** (شاذ) غلاف دار۔

**Vaginicola : (n) [mod. L.]** مودار حونیات ابتدائی کی ایک جنس۔

**Vaginicolous : (a)** غلاف باش؛ مہبل باش۔

**Vaginiferous : (a)** مہبل بردار۔

**Vaginismus : (n)** تشنج مہبل؛ تضیق مہبل۔

**Vaginitis : (n)** ورم مہبل؛ سوزش مہبل؛ التہاب فرج۔

**Vaginopennate : (a)** غلاف پرا۔

**Vaginoscope : (n)** مہبل بین۔

**Vaginotomy : (n)** مہبل تراشی؛ فرج کا عمل جراحی۔

**Vaginula : (n) [mod. L. dim. or Vagina.]** (نباتیات) غلافچہ۔

**Vaginulate : (a)** غلافچہ دار۔

**Vaginule : (n)** دیکھو Vaginula

**Vago-depressor : (n)** عصب ثانیہ پر انخفاضی اثر پیدا کرنے والی (دوا یا اس کا اثر)۔

**Vagotomize : (v)** عصب ثانیہ کی جراحی تقسیم کرنا۔

**Vagotomy : (n)** عصب ثانیہ کی جراحی تقسیم۔

**Vagotonia/Vagotony : (n)** عصب ثانیہ کی حد سے زیادہ اشتعال پذیری؛ ہیجان ثانیہ۔

**Vagotropic : (a)** صرف عصب ثانیہ پر اثر کرنے والی (دوا)۔

**Vagrance : (n)** آوارہ گردی۔

**Vagrancy : (n)** دیکھو Vagrance

**Vagrant : (a) [AFr. 'Vagarant'.]** (۱) سیلانی؛ خانہ بدوش؛ خانہ بدوشانہ؛ سفری؛ دورہ کرنے والا۔ (۲) پریشان خیال؛ منتشر (دماغ)؛ پریشان؛ بے سر و پا (خیالات)۔ (۳) آوارہ گرد؛ متلون۔ (٤) ادھر ادھر پھرنے والا؛ غیر ساکن۔

**Vagrant : (n)** (۱) خانہ بدوش۔ (۲) آوارہ گرد؛ مارامارا پھرنے والا؛ بے سمت، بے مقصد پھرنے والا۔ (۳) جانور جو غذا کی تلاش میں ادھر ادھر مارے پھرتے ہیں۔

**Vagrantly : (adv.)** (۱) سیلانیوں کی طرح۔ (۲) آوارہ گردوں کی طرح۔

**Vagrom : (a) [Illiterate alteration of Vagrant.]** آوارہ گرد؛ سیلانی؛ خانہ بدوش۔

**Vague : (a) [Fr. or L. 'Vagus'.]** (۱) غیر واضح؛ دھندلا۔ (۲) مبہم؛ مگہم؛ گول مول۔ (۳) کھویا ہوا؛ پراگندہ دماغ۔ (٤) دھندلے خیالات رکھنے والا؛ مگہم بات کہنے والا۔ (٥) (مصری سال یا مہینے) مختلف موسموں سے شروع ہونےوالا۔

**Vague : (n)** (۱)(کسی چیز کا) مبہم پہلو۔ (۲)غیرمعین حالت؛ غیر معین پھیلاؤ۔

**In the vague :** اکثر؛ عموماً؛ بیشتر۔

**Vague : (adv.)** غیر واضح طور پر؛ مبہم طور پر۔

**Vague year : (n)** قدیم مصریوں کا تین سو پینسٹھ (۳٦٥) دنوں کا سال جو رومی فتح سے پہلے رائج تھا۔

**Vaguely : (adv.)** (۱) غیر واضح طور پر؛ مبہم طور پر۔ (۲) مگہم الفاظ میں؛ گول مول الفاظ میں۔

**Vagueness : (n)** (۱) غیر واضح ہونا؛ دھندلاپن؛ دھندلا ہونا؛ ابہام؛ مگہم پن۔ (۲) کھویا ہواھونا؛ پراگندگی دماغ۔

**Vaguish : (a)** کسی قدر مبہم۔

**Vagus : (n) [L.]** (تشریح، مرضیات) شش معدی اعصاب؛ عصب ثانیہ؛ عشریہ۔

**Vagus nerve : (n)** عصب ثانیہ؛ عصب شش معدی۔

**Vahine : (n) [Tahitian.]** مرکزی پولی نیشیا (Polynesia) کی عورت۔

Vaisheshika/Vaisesika : (n) [Skr.] ہندو دھرم کا کثر فلسفیانہ نظام جس میں علم کائنات کے جوہری نظریے پر یقین ہوتا ھے ۔

Vaishnava/Vaisnava : (n) [Skr.] وشنو کی پوجا کرنے والا ۔

Vaisya : (n) [Skr.] ویش؛ ہندوؤں کی چار ذاتوں میں سے تیسری ذات جس میں بنیا اور کایستھ وغیرہ شامل ہیں ۔

Vaivode : (n) [early Magyar 'Vajvoda'.] جنوب مشرقی یورپ کے بعض ممالك كا مقامی حکمراں یا افسر ۔

Vajrayana : (n) [Skr.] تنتری بدھ مذہب ۔

Vakass : (n) [Arm. 'Vagas'.] آرمینی کلیسا کے پادریوں کی کلاہ ۔

Vakeel/Vakil : (n) [Urdu, 'Vakil'.] (۱) نمائندہ؛ سفیر؛ وکیل ۔ (۲) وکیل؛ پلیڈر ۔

Valance : (n) [AFr.] (۱) مسہری کا پردہ ۔ (۲) ٹوپی کا چھجا (دھوپ وغیرہ سے حفاظت کےلئے) ۔ (۳) (مونچھ وغیرہ کے) جھالر کی طرح لٹکتے ہوئے بال ۔

Valanced : (a) (۱) جس پر پردے لٹکے ہوں ۔ (۲) جس میں لٹکتا ہوا بال ہو ۔

Valdepenas : (n) [Sp.] ایک قسم کی شراب (جو عموماً سرخ یا سفید ہوتی ہے) ۔

Vale : (n) [Fr. 'Val'.] (۱) وادی؛ گھاٹی؛ درہ؛ فراخ وادی ۔ (۲) پرنالہ یا نالی جس میں بمبے وغیرہ کا پانی گرتا ہے ۔ (۳) دنیا؛ زندگی ۔

The vale of years : ضعیفی؛ زندگی کے آخری دن ۔

Vale : (Int.) خیر باد؛ الوداع؛ خدا حافظ ۔

Vale : (n) الوداع؛ رخصت؛ خیر باد ۔

Valediction : (n) [L. 'Vale, or Valedicere'.] (۱) خدا حافظ کہنا؛ الوداع کہنا ۔ (۲) الوداعی الفاظ؛ رخصتی الفاظ ۔

Valedictorian : (n) کالج کے سینیر طالب علم جو الوداعی تقریر کرتے ہیں ۔

Valedictorian : (a) الوداعی تقریر یا تقریر کرنے والے سے متعلق ۔

Vai/Vei : (n) (۱) لائبیریا کےحبشی لوگ ۔ (۲) ان کا ایک فرد ۔ (۳) ان لوگوں کی مینڈے (Mande) زبان ۔

Vaibhasika : (n) [Skr.] بودھ فلسفے کا ایک عملی نظریہ ۔

Vail : (v) [Fr. 'Valoir'.] بخشش(جو نوکروں کو دی جاتی ھے)؛ انعام ۔

Vail : (v) (۱) (قدیم و شعر) (طرّے، تاج، وغیرہ کو) اظہار اطاعت کے لئے جھکانا ۔ (۲) تعظیم کے لئے ٹوپی اتارنا ۔ (۳) (مجازاً) اطاعت قبول کرنا؛ جھکنا ۔

Vain : (a) [Fr. 'Vain, Vaine'.] (۱) بے بنیاد؛ خالی خولی؛ بے حقیقت ۔ (۲) جزوی؛ بہت خفیف یامعمولی ۔ (۳) بے فائدہ ؛ بے نتیجہ ؛ لاحاصل ؛ فضول ۔ (٤) خود پسند؛ خود نما؛ جسے اپنی خوبصورتی یا لیاقت پر حد سے زیادہ ناز ہو ۔

In vain : بے فائدہ؛ لاحاصل ؛ بے کار ۔

To take (esp. God's) name in vain : بے ادبی سے ذکر کرنا ۔

Vainglorious : (a) شیخی باز؛ لاف زن ۔

Vaingloriously : (adv.) شیخی سے؛ لاف زنی سے ۔

Vaingloriousness : (n) شیخی بازی ۔

Vainglory : (n) (۱) شیخی؛ لاف زنی؛ بیجا غرور ۔ (۲) بیجا نمود؛ نمائش ۔

Vainglory : (v) شیخی کرنا؛ بیجا غرور کرنا ۔

Vainly : (adv.) (۱) بے فائدہ ۔ (۲) خود پسندی سے؛ خود نمائی سے ۔

Vainness : (n) (۱) بے فائدہ ہونا ۔ (۲) بے بنیاد یا بے حقیقت ہونا ۔

Vair : (n) [Fr.] (۱) (نقابت) چھوٹی چھوٹی سپر نما شکلوں کا سلسلہ جو باری باری سے نقرئی اور لاجوردی رنگ کی ہوتی ہیں ۔ (۲) (قدیم) گلہریوں کا سمور ۔ (۳) (قدیم) نیولا؛ ایک قسم کا سمور دار جانور ۔

Vairy : (a) (نقابت) (مارکہ وغیرہ) دو یا زیادہ رنگوں کا؛ بوقلموں ۔

Valedictory : (a) الوداعی؛ رخصتی ۔

Valedictory : (n) (۱) الوداعی تقریر جو سینیر طلباء ڈگری لینے کے بعد بعض دوسرے موقعوں پر کرتے ہیں ۔(۲) الوداعی تقریر یا بیان ۔

Valence : (n) (۱) (کیمیا) گرفت؛ گرفت کی اکائی ؛ ہائیڈروجن کے ایک جوہر کی قوتِ ترکیبی ۔ (۲) (طبیعیات) قوت؛ فعال طاقت ۔

Valencia/Valentia : (n) (۱) ہسپانیہ کاصوبہ بلنسیہ ۔(۲) اون اور سوت یا ریشم ملا ہوا کپڑا ۔(۳) بلنسیہ کا بادام یا کشمش ۔(٤) ایک قسم کی نارنگی ۔

Valencia/Valentia : (a) بلنسیہ کا یا وہاں سے متعلق ۔

Valencia cocktail : (n) خوبانی کی شراب اور نارنگی کےرس کا مرکب مشروب ۔

Valencian : (a) دیکھو Valencia

Valencian : (n) بلنسیہ کا باشندہ ۔

Valenciennes : (n) (۱) شمالی فرانس کا ایک شہر ۔(۲) ایک قسم کی لیس ؛ اس لیس کی جھالر (جسے Valenciennes lace بھی کہتے ہیں) ایک قسم کی بھاری کام کی بیل ۔

Valency : (n) [L. 'Valentia'.] (۱) (کیمیا) گرفت؛ گرفت کی اکائی: ہائیڈروجن کے ایک جوہر کی قوتِ ترکیبی ۔(۲) (طبیعیات) قوت؛ فعال طاقت ۔

Valency electron : (n) گرفتی برقیے ۔

Valency shell : (n) جوہر کا سب سے باہری خول جس میں گرفتی برقیے رہتے ہیں ۔

Valent : (a) گرفتہ؛ گرفت دار ۔

Valentine : (n) [Fr. 'Valentin'.] (۱) یوم ویلنٹائن؛ ١٤/فروری کی تاریخ جب مقدس ویلنٹائن کو سولی دی گئی تھی؛ عام عقیدے کے مطابق اس روز پرندے اپنے جوڑے بناتے ہیں ۔(۲) معشوق جو اس روز منتخب کیا جائے ۔ (۳) عاشقانہ یا طنزیہ خط یا تصویر جو اس دن مرد عورت کو یا عورت مرد کو بھیجتی ہے؛ محبت نامہ ۔ (٤) معشوق کے انتخاب کا قرعہ ۔

Valentine day : (n) یوم ویلنٹائن ۔

Valentinian : (n) غناسطی فرقہ کا بانی مصری عالم دین ویلنٹینن کا پیرو یا معتقد ۔

Valentinian : (a) بانی بدعت ویلینٹینس (Valentinus) کے غناسطی فرقے سے متعلق یا پیروی کرنے والا ؛ ویلینٹینس یا اس کے معتقد کا پڑھایا ہوا یا اشاعت کیا ہوا ۔

Valentinianism : (n) غناسطیت جس کا بانی ویلینٹینس تھا۔

Valer aldehyde : (n) چارسیال الڈی ہائیڈوں میں سے کوئی ایک $(C_4H_9CHO)$ ۔

Valeramide : (n) چار بلوری امائیڈ $(C_4H_9CO\ NH_2)$ (amides) میں سے کوئی ایک جو سنبل کے تیزاب سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Valerate : (n) (کیمیا) ایک نمک جو کسی اساس پرولیرین کے ترشے کے عمل سے بنتا ہے ۔

Valerian : (n) [Fr. 'Valeriane'.] (۱) ولیرین؛ ایک قسم کا پودا جس میں چھوٹے چھوٹے گلابی اور سفید پھول ہوتے ہیں جن کی تیز خوشبو بلیوں اور چوہوں کو مرغوب ہے اور جسے دواؤں میں استعمال کیا جاتا ہے؛ جنسِ سنبل؛ جنسِ بالچھڑ؛ بلی لوٹن ۔ (۲) اس کی جڑ سے نکالی ہوئی دوا جو بطور مفرح استعمال کی جاتی ہے ۔

Valerian family : (n) سنبلیہ ۔

Valerian oil : (n) ناخوشگوار بو کا ایک تیل جو آفتاب پرست پھولوں کی جڑوں سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Valeriana : (n) [mod. L.] سالانہ بوٹیوں کی ایک جنس ۔

Valerianaceae : (n) [L.] سنبلیہ ۔

Valerianate : (n) دیکھو Valerate

Valerianic : (a) ولیرین کا؛ سنبل کا؛ سنبلی ۔

Valeric : (a) ولیرین کی جڑ کا ۔

Valeric acid : (n) سنبل کا تیزاب؛ ایک روغنی ترشہ $(C_5H_{10}O_2)$ ۔

Valerin : (n) گلیسرین کا مرکب اثیر جو سنبل کے تیزاب کو گلیسرین کے ساتھ گرم کرنے سے حاصل ہوتا ہے ۔

Valero/Valer : جزو ترکیبی بمعنی "سنبلی" "ولیرین کا" ۔

Valerone : (n) ایک شفاف، بے رنگ،حرکت پذیر سیال؛ سنبل کے تیزاب کا کیٹون ۔

Valeryl : (n) (کیمیا) سنبل کے تیزاب کا فرضی یک گرفتہ اصلیہ($C_5 H_2O$) ۔

Valet : (n) [Fr.] (۱) خاص خدمت گار(جو کپڑے پہنانے وغیرہ کا کام کرتا ہے) ۔ (۲) ہوٹل وغیرہ کا خاص ملازم ۔ (۳) آنکس یا چھڑی جس کے سرے پر لوہا لگا رہتا ہے ۔ (٤) کپڑے یا دوسری ذاتی چیزوں کے رکھنے کا ایک قسم کا فریم یا چوکھٹا۔

Valet : (v) خدمت گار ہونا؛ خدمت گار کا کام انجام دینا ۔

Valet-de-chambre : (n) [Fr.] دیکھو Valet

Valet-de-place : (n) [Fr.] رہبر؛ رہنما؛ پیشرو ۔

Valetaille : (n) [Fr.] خدمت گاران ۔

Valetry : (n) ذاتی خدمت گاران ۔

Valetudinarian : (n) سدا روگی؛ دائم المریض؛ کم زور صحت کا شخص ۔

Valetudinarian : (a) (۱) کم زور صحت کا : دائم المریض : کم زور ۔ (۲) جویائے صحت ۔ (۳) اپنی صحت کا حد سے زیادہ فکر کرنے والا شخص؛ صحت کا سودائی؛ وسواسی ۔

Valetudinarianism : (n) دائم المریض ہونا ؛ صحت کا سودا ؛ کم زور صحت ۔

Valetudinary : (a) [L. 'Valetudinarius'.] (۱) دائم المریض؛ وسواسی۔ (۲) کم زورصحت کا ۔

Valetudinary : (n) صحت کا سودائی؛ کم زور صحت کا شخص۔

Valgus : (n) [L.] (مرضیات) روح القدم؛ ٹانگ یا پاؤں کی مڑی ہوئی ہڈیوں کی حالت؛ ٹانگ کی ہڈی کی خمیدگی ۔

Valhalla : (n) [mod. L.] (۱) (اسکینڈی نیویا کی دیو مالا) ولہالا؛ قصر شہداء؛ وہ قصر جس میں مقتول سورماؤں کی ارواح جمع ہو کر جشن مناتی ہیں ۔ (۲) (مجازاً) روضہ؛ مقبرہ ۔ (۳) وہ عمارت جس میں کسی قوم کے مشاہیر کا مدفن ہو یا ان کے مجسمے وغیرہ نصب ہوں ۔

Vali : (n) [Turk.] ترکی صوبے کا گورنر ۔

Valiance : (n) [AFr.] (۱) بہادری؛ شجاعت ۔ (۲) (قدیم) کارنمایاں۔

Valiancy : (n) دیکھو Valiance

Valiant : (a) [AFr. 'Valiaunt'.] (۱) بہادر؛ شجاع ۔(۲) بہادرانہ؛ بہادری کا؛ شجاعانہ؛ مردانہ؛ مردانگی کا ۔ (۳) عمدہ؛ قابلِ ذکر ۔

Valiant : (n) بہادر؛ بہادر شخص۔

Valiantly : (adv.) مردانہ وار؛ بہادری سے ۔

Valiantness : (n) مردانہ وار ہونا؛ بہادری؛ شجاعت ۔

Valid : (a) [Fr. 'Valide' or L. 'Validus'.] (۱) معقول؛ مضبوط؛ بجا؛ صحیح (دلیل، اعتراض وغیرہ)؛ درست؛ واجب ۔(۲) (قانون) باضابطہ؛ جائز؛ جو قانون کے مطابق اور ضابطے کے لحاظ سے مکمل ہو ۔ (۳) (کلیسا) تکنیکی طور پر مکمل یا مجرب ۔ (٤) با اثر؛ مؤثر؛ پُراثر ۔ (٥) صحت مند؛ مضبوط؛ موٹا تازہ؛ ہٹاکٹا ۔

Validate : (v) [med. L. 'Validare'.] (۱) جائز قرار دینا؛ مباح کرنا ۔ (۲) توثیق کرنا؛ تصدیق کرنا ۔

Validation : (n) توثیق؛ جواز نامہ ۔

Validatory : (n) توثیقی ۔

Validity : (n) (۱) باضابطہ ہونا؛ جائز ہونا ۔(۲) معقولیت؛ صحت ؛ بجا ہونا ؛ جواز ؛ صحت قانونی ۔ (۳) تاثیر؛ قوت؛ اثر ۔

Validly : (adv.) (۱) باضابطہ طور پر؛ جائز طورپر ۔(۲) بجا طور پر؛ صحیح طور پر ۔

Validness : (n) دیکھو Validity

Valine : (n) [f. val(eric)] ایک سفید بلوری امینوایسڈ جو لحمیہ میں پایا جاتا ہے اور انسانی غذا کے لئے اہم جزو ہے ($(CH3)_2$ CHCH ($NH_2$) COOH) ۔

Valise : (n) [Fr.] (۱) ایک قسم کا بیگ یا پورٹ منٹو ۔ (۲) (فوج) سپاہیوں کا پیٹھ پر باندھنے کا تھیلا۔

**Valkyr : (n)** (اسکینڈی نیویائی دیومالا میں) والکیر؛ دیوتا اوڈن کی بارہ پیش خدمتوں میں سے کوئی ایک جو اس کا فیصلہ کرتی ہیں کہ لڑائی میں کون کون شخص قتل ہوگا ۔

**Valkyrian : (a)** والکیر یا جنگ سے متعلق ۔

**Valkyrie : (n) [ON. 'Valkyrja'.]** دیکھو Valkyr

**Vallance : (n)** دیکھو Valance

**Vallar : (a) [L. 'Vallaris'.]** (قدیم روم) (مکٹ یا ہار) اس سپاہی کو دیا ہوا جو سب سے پہلے دشمن کے مورچے پر حملہ /دھاوا کرتا ہے ۔

**Vallary : (a)** دیکھو Vallar

**Vallate : (a) [L. 'Vallatus'.]** کاسی ۔

**Vallecula : (n) [L. 'Vallicula'.]** (تشریح، نباتیات) خیارہ؛ گہری لکیر؛ شیار؛ جھری؛ تجویف ۔

**Vallecular : (a)** خیارہ نما؛ شیار دار؛ جھری دار ۔

**Valleculate : (a)** خیارہ دار ۔

**Valleriite : (n) [Sw. 'Valleriit'.]** ایک معدنی شے $Cu_2 Fe_4 S_7$ جس میں تانبے اور لوہے کا سلفائیڈ رہتا ہے ۔

**Valley : (n) [AFr. 'Valey'.]** (۱) وادی؛ گھاٹی؛ تنگ درہ ۔ (۲) وادی نما نشیب ۔ (۳) (تعمیرات) اندرونی زاویہ جو ڈھلوان چھتوں کے اتصال سے بنتا ہے ۔ (٤) شطر دماغ کا نشیب ۔ (٥) سوسن کی قسم کا ایک پھول (Lily of the valley) ۔

**Valley of the shadow (of death) :** انتہائی آلام و مصائب (کا زمانہ) ۔

**Valley board : (n)** (تعمیرات) اندرونی زاویے کے پاس کی سیسے کی نالی ۔

**Valley breeze : (n)** وادی میں چلنے والی باد نسیم ۔

**Valley fever : (n)** ایک قسم کا بخار جو انسانوں اور جانوروں کو آتا ہے ۔

**Valley flat : (n)** چشمے کے کنارے کی نشیبی سطح زمین ۔

**Valley lily : (n)** سوسن کی قسم کا ایک پھول ۔

**Valley of tears : (n)** دنیا ۔

**Valley quail : (n)** بٹیر کی ایک قسم ۔

**Valley of elevation : (n)** طبقات الارض کے شگاف سے نکلنے والی وادی ۔

**Valley wind : (n)** باد وادی ۔

**Vallisneria : (n) [med. L.]** سطح سمندر سے نیچے کے آبی پودوں کی ایک جنس ۔

**Vallota : (n) [mod. L., after Antoine Vallot, a Fr. Physician]** جنوبی افریقہ کی گنٹھی دار بوٹیوں کی ایک جنس ۔

**Vallum : (n) [L.]** (۱) دمدمہ؛ پشتہ خصوصاً وہ جو رومیوں نے انگلستان اور مرکزی اسکاچستان میں بنایا تھا ۔ (۲) (تشریح) ابرو؛ بھوں ۔

**Valois : (a) [Fr.]** فرانس کے اس شاہی خاندان کا یا اس سے متعلق جو سنہ ۱۳۲۸ سے ۱۵۸۹ء تک حکومت کرتا تھا ۔

**Valonia : (n) [It. 'Vallonia'.]** کاس بلوط؛ ولونیا ۔

**Valor : (n) [Var. of Valour.]** (۱) طاقت ؛ قوت؛ اہمیت ۔ (۲) شجاعت ؛ بہادری ۔

**Valorization : (n) [Fr.]** تعین قیمت (سرکاری طور پر)؛ سرکاری قیمت بندی ۔

**Valorize : (v)** سرکاری طور پر کسی چیز کی قیمت بڑھانا یا معین کرنا ۔

**Valorous : (a) [OFr. 'Valerous'.]** (۱)بہادر؛ شجاع ۔ (۲)بہادرانہ؛ شجاعانہ ۔

**Valorously : (adv.)** شجاعت سے؛ بہادری سے ۔

**Valorousness : (n)** بہادری؛ شجاعت ۔

**Valour : (n) [OFr.]** دیکھو Valor

**Valsalva maneuver : (n)** (تشریح) ناک منہ بند کرکےاور گالوں کو پھلا کر کان کے درمیانی حصے کو ہوا دینا ۔

**Valsalvan : (a) [f. A.M. Valsalva, an Italia anatomist.]** اعضاء سماعت پر ویل سیلوا کی تحقیق سےمتعلق ؛ ویل سیلوا کا پیش کیا ہوا یا استعمال کیا ہوا ۔

Valse : (n) [Fr.] والز ناچ جس میں ناچنے والوں کی جوڑی ایک دوسرے کی کمر میں ہاتھ دے کر چکر کھاتی ہوئی آگے بڑھتی ہے ۔

Valse : (v) والز ناچ ناچنا ۔

Valuable : (a) (۱) بیش قیمت؛ بیش بہا؛ قیمتی؛ گراں قدر؛ قابل قدر ۔(۲) قابل تعین قیمت؛ جس کی قیمت کی تشخیص کی جاسکتی ہو ۔

Valuable : (n) (عموماً جمع میں) ذاتی استعمال کی قیمتی شے یا اشیاء (زیورات وغیرہ) ۔

Valuable consideration : (n) تلافی؛ معاوضہ؛ اجر ۔

Valuableness : (n) بیش قیمتی ہونا؛ گراں قدر ہونا؛ گراں قدری ۔

Valuably : (adv.) قیمتی طور پر؛ گراں قدری سے ۔

Valuate : (v) قیمت آنکنا؛ قیمت کا تعین کرنا؛ قیمت لگانا ۔

Valuation : (n) (۱) اندازۂ قیمت؛تشخیص قیمت؛ تشخیص مالیت؛ تثمین ۔ (۲) تشخیص کردہ قیمت؛ مالیت ۔(۳) قدر و قیمت کا اندازہ ۔(٤) جانچ ۔

Valuation survey : (n) مالیتی سروے ۔

Valuational : (a) مالیتی؛ تشخیص قیمت سے متعلق ۔

Valuationally : (adv.) تشخیص قیمت کی طرح یا رُو سے ۔

Valuative : (a) دیکھو Vauational /Evaluative

Valuator : (n) قدر و قیمت کا اندازہ کرنے والا؛ تشخیص کرنے والا؛ تخمینہ کرنے والا ۔

Value : (n) [OFr.] (۱) قدر و قیمت؛ قدر؛ افادہ ۔(۲) قیمت ۔ (۳) (معاشیات) قدر مبادلہ؛ قدر؛ دوسری اشیاء کو خریدنے کی قوت جو کسی شے میں ہو ۔ (٤) بدل ؛ مساوی چیز ۔ (٥) (لفظ کا) مفہوم ۔ (٦) (مصوری) تصویر کے روشن اور تاریک حصوں کا تناسب ۔ (۷) (جبر و مقابلہ) قیمت (رقم کی) ۔ (۸) (حیاتیات) درجہ (تقسیم کے لحاظ سے) ۔ (۹) (رخ) ذاتی قدر و قیمت رکھنے والی چیز ۔ (۱۰) (موسیقی) سُر کی نسبتی لمبائی یا وقفہ ۔ (۱۱) (جمع) اصول یا معیار؛ قدر شناسی ۔

Of value : قیمتی؛ گراں قدر ۔

Of.....value : ...... قیمت کا ۔

Out of value : (مصوری) تصویر حد سے زیادہ روشن یا تاریک ۔

Surplus value : قدر زائد؛ محنت کی پیداوار جو مزدور اور اس کے بیوی بچوں کی خوراک نکالنے کے بعد بچ رہے ۔

To set a value on /-upon : کسی مخصوص در سے تشخیص کرنا ۔

Under value : مناسب قیمت سے کم کا ۔

Value : (v) (۱) قیمت کاتعین یا تشخیص کرنا ۔(۲) قدرکرنا؛ قابل قدر سمجھنا؛ عزیز رکھنا؛ فخر کرنا؛ غرور کرنا ۔

Value added : (n) (۱) (لاگت سے) قدر مزید ۔

Value judgement : (n) اندازۂ قدر ۔

Value of service : (n) سب سے زیادہ کرایہ جو تاجر جہاز سے مال ڈھونے پر دے سکتا ہے ۔

Value system : (n) حتمی قدروں کا نظام ۔

Valued : (a) (۱)تخمینہ کیا ہوا؛تشخیص شدہ ۔(۲) قابل قدر؛ قابل احترام؛ محترم؛ معظم ۔

Valued policy : (n) مالیتی بیمہ ۔

Valueless : (a) بے مصرف؛ ناکارہ؛ نکمی؛ کم قدر ۔

Valuelessness : (n) ناکارہ ہونا؛ بے مصرف ہونا؛ نکما پن ۔

Valuer : (n) (۱) تشخیص کنندہ ۔(۲) قدرداں ؛ قدر کرنےوالا ۔

Valuta : (n) [It.] (۱) زر؛ زرنقد ۔(۲) زرِ مبادلہ ۔

Valva : (n) [mod. L.] (۱) باب؛ صمام ۔ (۲) صدف پارہ ۔

Valval : (a) درے کا ۔

Valval/Valver : (a) (۱) صمامی؛ بابی ۔(۲) درہ دار؛ کھلمندیلا ۔ (۳) دیکھو Valvular ۔

Valvar : (a) کھلمندن کا؛ صمام کا؛ صدف کا ۔

Valvata : (n) [mod. L.] درہ داران؛ والو داران ۔

**Valvate : (a) [L. 'Valvatus'.]** (نباتیات) درہ دار؛ کھلمندیلا؛ دریچہ دار ۔

**Valve : (n) [L. 'Valva'.]** (۱) کھلمندن؛ مشین کا وہ پرزہ جس سے گیس یا سیال شے کا راستہ کسی نالی میں حسب ضرورت از خود کھل جائے اور بند ہو جائے؛ صمام؛ والو ۔ (۲) (تشریح) صمام؛ باب؛ وہ جھلی جس میں سے خون وغیرہ ایک طرف بہتا رہے مگر دوسری طرف نہ بہہ سکے ۔ (۳) (صدفیات) صدف یا اس کا ایک علاحدہ حصہ؛ صدف پارہ ۔ (٤) (حیوانیات) پردہ ؛ غلاف ۔ (٥) (نباتیات) درہ؛ دریچہ؛ ڈوٹے یا حامل زر کی ایک پھانك ۔ (٦) آب بند کا دروازہ ۔ (۷) (برتن) بجلی کے قمقے میں موصل کی ایک ترکیب جو بجلی کی رَو کو منضبط کرتی ہے: خلائی نلی ۔ (۸) مٹی یا پتھر کے قالب کا ایک حصہ (جو قدیم باشندے کانسے کی چیزیں ڈھالنے کے لئے استعمال کرتے تھے) ۔ (۹) کھلمندن سے مشابہ کوئی چیز ۔ (۱۰) (تعمیرات) مصراع؛ کواڑ ۔ (۱۱) (ریڈیو) صمام؛ والو ۔

Double beat valve : دو ضربی وَالوَ ۔

Key valve : آرگن باجے: بانسری وغیرہ کا کھلمندن ۔

Safety valve : حفاظتی وَالوَ ۔

Slide valve : پھسلواں وَالوَ ۔

Thermionic valve : حررواني وَالوَ ۔

Wireless valve : لاسلکی صمام؛ وائرلیس والو ۔

**Valve chamber : (n)** (استوانہ) وہ خانہ جہاں سے بھاپ استوانہ میں جاتی ہے ۔

**Valve gear : (n)** وہ گیرہ جس کے ذریعہ حرکت انجن کےصمام تك پہنچائی جاتی ہے ؛ وَالوی گیرہ ۔

**Valve lifter : (n)** درون سوز انجن کے استوانہ کے صمام کو کھولنے کی ایک ترکیب ۔

**Valve motion : (n)** دیکھو Valve- gear

**Valve pilot : (n)** (بھاپ انجن کا) بھاپ نما ۔

**Valve seat : (n)** وہ حلقہ جس پر درون سوز انجن کا کھلمندن بند حالت میں رہتا ہے ۔

**Valve set : (n)** وَالوَ دار ریڈیو یا لاسلکی آلہ ۔

**Valve shell : (n)** ایک قسم کا معدہ پا ۔

**Valve snail : (n)** ایک قسم کا گھونگا ۔

**Valve trombone : (n)** صمام دار ترم ۔

**Valved : (a)** صمام دار؛ دریچہ دار ۔

**Valveless : (a)** بے کھلمندن؛ بے صمام ۔

**Valvelet : (n)** (۱) (تشریح) چھوٹا سا صمام؛ صمیم ۔ (۲) (نباتیات) چھوٹا سا درہ یا دریچہ ۔

**Valviferous : (a)** (۱) جس میں کھلمندن ہوں ۔ (۲) پرصمام ۔ (۳) دریچہ دار ۔

**Valviform : (a)** کھلمندن؛ صمام یا صدف پارے کی شکل کا ۔

**Valving : (n)** صمام کا نظام یا ترتیب ۔

**Valvotomy : (n)** صمام تراشی ۔

**Valvul/Valvulo :** جزو ترکیبی بمعنی چھوٹا صمام؛ چھوٹا باب ۔

**Valvula : (n) [mod. L.]** صمام یا صمیم؛ چھوٹا باب یا پردہ ۔

**Valvula connivens : (n)** سلوٹ ۔

**Valvular : (a)** (۱) صمامی؛ بابی ۔ (۲) درہ دار؛ کھلمندیلا ۔ (۳) (تعمیرات) مصراعی ۔

**Valvulate : (a)** صمیم دار؛ دریچہ دار ۔

**Valvule : (n)** (۱) چھوٹا صمام؛ وَالوَ صغیر ۔ (۲) چھوٹا سا درہ؛ چھوٹا سا دریچہ ۔

**Valvulitis : (n)** التہاب صمام؛ ورم باب دل ۔

**Valvuloplasty : (n)** صمام تراشی ۔

**Valvulotome : (n)** صمام تراشی کا آلہ ۔

**Valvulotomy : (n)** دیکھو Valvuloplasty

**Valylene : (n) [Valerian + - YL.]** (کیمیا) ایک ہائیڈروکاربن ($C_5H_6$) ۔

Vambrace : (n) [ME.Vaun (t) bras.] ساعد پوش؛ زرہ کا وہ حصہ جس سے پیش بازو کی حفاظت ہوتی ہے ۔

Vambraced : (a) (نقابت) پیش بازو کا زرہ پہنے ہوئے ۔

Vamose/Vamoose : (v) [Sp. 'Vamos'.] (۱) (امریکی عامیانہ) (کسی جگہ سے) بھاگ جانا؛ چل دینا؛ فرار ہو جانا ۔ (۲) چھوڑ دینا ۔

Vamp : (n) [AFr. 'Vaumpe'.] پنجہ؛ جوتے موزے وغیرہ کے اوپر کے چمڑے کا اگلا حصہ؛ چھوٹا موزہ ۔

Vamp : (n) (۱) پیوند؛ جوڑ ۔ (۲) متفرق مضامین کی کتاب؛ فرسودہ ادبی مضمون ۔ (۳) باجے کا جوڑ (جو گانے کے ساتھ وقت کے وقت ملا دیا جاتا ہے ) ۔

Vamp : (n) قحبہ؛ عیارہ ۔

Vamp : (v) ورغلانا؛ بہکانا؛ پھسلانا (عشوہ گری سے) ۔

Vamp : (n) [Origin unkn .] رضا کار آگ بجھیا ۔

Vamp : (v) (۱) (جوتے میں) نیا پنجہ لگانا ۔ (۲) پیوند لگانا؛ جوڑ لگانا ۔ (۳) (گانے کے ساتھ) وقت بے وقت برا بھلا جوڑ لگانا ۔ (٤) ادھر ادھر سے متفرق خیالات لے کر مضمون لکھ ڈالنا ۔ (٥) پیدل چلنا ۔ (٦) گھڑنا؛ بنانا ۔

Vamp-trap : (n) (تھیٹر کا) (دوپٹ کا کمان دار) چور دروازہ ۔

Vamped : (a) (۱) درست کیا ہوا؛ پیوند لگا ۔ (۲) فرسودہ ۔ (۳) من گھڑت؛ گھڑا ہوا ۔

Vamper : (n) (۱) پیوند لگانے والا ۔ (۲) جوتوں میں پنجے لگانے والا ۔

Vamphorn : (n) مکبر الصوت جو اٹھارھویں اور انیسویں صدی میں کلیسا میں استعمال کیا جاتا تھا ۔

Vampire : (n) [Fr. or G. Vampir .] (۱) خونخوار بھوت جو رات کو قبر سے نکل کر سوتے ہوئے انسان کا خون پی لیتا ہے؛ مصاص روح ۔ (۲) دوسروں کا خون چوسنے والا؛ سختی سے روپے وصول کرنے والا ۔ (۳) خونخوار چمگادڑ؛ ایک قسم کی چمگادڑ جو گھوڑے اور مویشی وغیرہ اور سوتے ہوئے انسان کا خون پی لیتی ہے؛ مصاص (چمگادڑ) ۔ (٤) (تھیٹر) (دو پٹ کا کمانی دار) چور دروازہ جس میں سے ایک شخص دفعتاً نکل آتا ہے یا غائب ہو جاتا ہے ۔

False vampire : مصاص کاذب ۔

True vampire : مصاص حقیقی ۔

Vampire bat : (n) مصاص چمگادڑ ۔

Vampire-trap : (n) (تھیٹر کا) (دو پٹ کا کمانی دار) چور دروازہ ۔

Vampiric : (a) خون چوسنے والا؛ طفیلی؛ خونخوار بھوت یا خونخوار چمگادڑ کا سا ۔

Vampirish : (a) مصاص روح یا چمگادڑ سے متعلق یا اس کی صفت رکھنے والا ۔

Vampirism : (n) (۱) خونخوار بھوت کا عقیدہ؛ مصاصیت ۔ (۲) خون چوسنا؛ خون پینا (معنوی اور مجازی معنوں میں) : امتصاص ۔

Vampirize : (v) (۱) مصاص کا کام کرنا ۔ (۲) خونخوار چمگادڑ یا خونخوار بھوت کی طرح بالکل چوس لینا ۔

Vampish : (a) عیارہ یا قحبہ جیسی ۔

Vampishness : (n) قحبہ یا عیارہ ہونا ۔

Vamplate : (n) [AFr. 'vauntplate'.] (تاریخ) آہنی تختی جو ہاتھ کی حفاظت کے لئے نیزہ زنی کے وقت استعمال کی جاتی تھی؛ دست بند ۔

Vampyrella : (n)[mod. L .] حونیات ابتدائی کی ایک جنس ۔

Vampyrum : (n) [mod. L. 'Vampyrus'.] جنوبی اور مرکزی افریقہ کی چمگادڑوں کی ایک جنس ۔

Van : (n) [Var. of fan.] (۱) پھوڑنے کی کل؛ سُوپ ۔ (۲) بیلچہ جس سے کوئلہ یا جانچنے کے لئے کچی دھات اٹھاتے ہیں ۔ (۳) کچی دھات کو بیلچے پر جانچنے کا ایک طریقہ ۔ (٤) اس طرح نکلی ہوئی دھات ۔ (٥) پون چکی کا باد گیر ۔ (٦) پنکھے کی شکل کی کوئی چیز ۔ (۷) پرند یا حشرات کا بازو؛ پنکھ ۔

Van : (n) (۱) ہراول؛ فوج کا اگلا حصہ؛ مقدمۂ لشکر ۔ (۲) جہازوں کے بیڑے کا اگلا حصہ ۔ (۳) وہ لوگ جو کسی تحریک میں پیش پیش ہوں؛ قائدین ۔ (٤) (میدان جنگ میں) صف اول ۔ (٥) Vanguard کا مخفف ۔

**Van : (n)** (۱) بند چھکڑا ۔ (۲) ریل گاڑی کا ڈبہ ۔ (۳) گاڑی کا ڈبہ ۔ (٤) Caravan کا مخفف ۔

**Van : (n)** (ٹینس) Vantage کا مخفف ۔

**Van : (v)** ڈبے میں بھیجنا؛ بند چھکڑے میں بھیجنا ۔

**Van : (v)** بیلچے پر دھو کر کچی دھات کو الگ کرنا یا جانچنا ۔

**Van Allen (radiation) belt : (n)** (۱) زمین کے گرد (خط استوا پر دو ہزار اور دس ہزار میل اونچائی پر) کے ان دوفضائی طبقوں میں سے ایک جس میں زمین کے مقناطیسی میدان میں پھنسے ہوئے لاتعداد توانائی سے پُر ذرات ہیں ۔ (۲) جیمز ۔ اے ۔ وین ۔ ایلن (James A. Van Allen) ایک امریکی طبیعیات داں کا نام ۔

**Van-bird : (n)** (۱) ہراول چڑیا؛ سیلانی پرندوں میں پہلا پرند جو اوروں کے آنے کی خبر دیتا ہے۔ (۲) (مجازاً) پیش خیمہ؛ وہ چیز جو کسی آنے والے واقعے کی خبر دے ۔

**Van-bras :** دیکھو Vambrace

**Van-courier : (n)** نقیب؛ چاؤش؛ پیش سوار ۔

**Van-foss(e) : (n) [Fr.'avant-fosse'.]** (فوج) قلعے کے پشتے کے باہری طرف کا گڈھا جس میں پانی بھرا رہتا ہے ۔

**Van-winged hawk : (n)** ایک قسم کا چھوٹا باز ۔

**Vanadate : (n) [f. Vanadium+ - ate]** وانڈیم کا نمک؛ وانڈیٹ ۔

**Vanadiate : (n)** دیکھو Vanadate

**Vanadic : (a)** وانڈیم کا (ایسا مرکب جس میں اس دھات کا جزو کم ہو) ۔

**Vanadic acid : (n)** وانڈیم کا تیزاب ۔

**Vanadiferous : (n)** جس میں وانڈیم ہو ۔

**Vanadinite : (n)** ایک معدنی شے جس میں شیشے کا وینڈیٹ ور کلورائیڈ ہوتا ہے ۔

**Vanadious : (a)** وانڈیم کا (ایسا مرکب جس میں اس دھات کا جزو زیادہ ہو) ۔

**Vanadite : (n)** وانڈیم کے تیزاب کا نمک ۔

**Vanadium : (n) [mod. L.]** وینڈیم؛ وانڈیم؛ ایک کمیاب سفید فلزی عنصر جس کے بعض نمکوں سے پکا سیاہ رنگ بنتا ہے ۔

**Vanaprastha : (n) [Skr.]** جنگل باش ہندو جوگی؛ خصوصاً برہمنی زندگی کے تیسرے دور کا جوگی ۔

**Vanaspati : (n) [Skr.]** وناسپتی؛ ہائیڈروجن آمیز نباتی تیل ۔

**Vanbrace :** دیکھو Vambrace

**Vancouveria : (n) [mod. L.]** شمالی امریکا کی بوٹیوں کی ایک جنس ۔

**Vand der waals equation : (n) [after John D. Van der Waal]** مساوات وان ڈی وال ۔

**Vanda : (n) [Skr. ' Vanda'.]** (نباتیات) ایشیا کے گرم خطوں میں پائی جانے والی طفیلی ثعلبیہ کی ایک جنس ۔

**Vandal : (n) [L. 'Vandalus'.]** (۱) ونڈال؛ اس جرمنی نسل کا رکن جس نے فرانس، اسپین ، شمالی افریقہ اور روم کو تاراج کیا تھا اور فنون لطیفہ کے کارناموں اور کتابوں کو برباد کیا تھا ۔ (۲) ونڈال کی طرح وحشی؛ کسی اچھی چیز کو برباد کرنے والا ۔ (۳) ان عمارتوں یا نشانیوں کو خراب یا برباد کرنے والا جنہیں محفوظ رکھنے کی ضرورت ہے ۔

**Vandal : (a)** (۱) تہذیب سوز؛ غارت گر تہذیب؛ تہذیب کی نشانیوں خصوصاً فنون لطیفہ اور علوم کے مظاہر کو مٹانے والا ۔ (۲) ونڈال سے متعلق ۔ (۳) وحشی؛ غیرمہذب ۔

**Vandalic : (a)** ونڈالی؛ ونڈالیوں کا سا؛ تہذیب سوزی کا ۔

**Vandalish : (a)** وحشی؛ تہذیب سوز ۔

**Vandalism : (n)** تہذیب سوزی؛ غارت گری تہذیب؛ وحشی پن ۔

**Vandalistic : (a)** دیکھو Vandalish

**Vandalize : (v)** وحشی بنانا؛ تہذیب سوز بنانا؛ غارت کرنا؛ برباد کرنا ۔

**Vandemonian/Vandiemenian/Vandiemonian : (n)** تسمانیہ کا سفیدفام باشندہ؛ خصوصاً وہ جسے سنہ ۱۹۳۲ء سے پہلے جلا وطن کرکے لایا گیا تھا ۔

Vandemonian : (a) (۱) تسمانیہ کے سفید فام باشندے سے متعلق ۔ (۲) بدمعاش؛ متشدد ۔

Vandenbrandeite/Vandenbrandite : (n) [Fr.] ایک معدنی شے ($CU O_4 2H_2O$) ۔

Vandyke : (n) [f. name of Sir Anthony Vandyke, a Flemish painter.] (۱) وان ڈائیک کی بنائی ہوئی تصویر ۔ (۲) دندانے دار جھالر یا اس کا ایک دندانہ ۔ (۳) (جمع) دندانے دار جھالر کا گریبان یاقبا ۔ (٤) دندانے دار کنارا ۔ (٥) دیکھو Vandyke beard۔

Vandyke : (a) وان ڈائیک یا اس کی تصویروں سے متعلق؛ اس طرز کا جو وان ڈائیک کی تصویروں کے لباس کی عموماً ہوتی ہے ۔

Vandyke : (v) (جھالر وغیرہ میں) دندانے کاٹنا ۔

Vandyke beard : (n) ایک طرح کی ترشی ہوئی نوکدار داڑھی ۔

Vandyke brown : (n) گہرا بادامی ۔

Vandyke red : (n) خاکستری مائل سرخ ۔

Vane : (n) [Var. of Fane.] (۱) مرغ باد نما؛ مرغ کی شکل یا کسی اور شکل کی گھومنے والی چیز جو مناروں وغیرہ کے کلس میں ہوا کا رخ بتانے کے لئے لگائی جاتی ھے ۔ (۲) سمت نما؛ اسی قسم کی چیز جو آب پیما میں پانی کے بہنے کا رخ بتاتی ھے ۔ (۳) جہاز کا مخروطی باد پیما۔ (٤) (پون چکی یا جہاز چلانے کے پنکھے کا) پنکھہ ۔ (٥) (پیمائش کے آلات ، زاویہ پیما وغیرہ کا) دیدبان ۔ (٦) پَر کا ریشہ ؛ پرہ ۔ (۷) (مجازاً) متلون مزاج شخص؛ شخص یا چیز جو ہمیشہ بدلتی رھے ۔

Vaned : (a) جس میں بادنما وغیرہ لگا ہو ۔

Vaneless : (a) بے باد نما یا سمت نما؛ بے پنکھے کا؛ بےدیدبان ۔

Vanellus : (n) [mod. L. fr. Fr. 'Vanneau'.] پرندوں کی ایک جنس۔

Vanessa : (n) [mod. L.] تتلیوں کی ایک جنس؛ اس جنس کی تتلی۔

Vang : (n) [Later Var. of Fang.] (بحری) ان دو طنابوں میں سےایک جو اگلے اور پچھلے بادبان کی اوپر کو نکلی ہوئی بلی سے عرشے تک تنی ہوتی ھے ۔

Vanguard : (n) [ME. 'Avaunt garde'.] (۱) (فوج) ہراول دستہ؛ ہراول گارڈ ۔ (۲) ایک قسم کا شفتالو ۔ (۳) کسی تحریک کا ہراول ۔

Vanguard : (n) مال گاڑی کا گارڈ ۔

Vanguardism : (n) ان لوگوں کے رویے، خیالات یا سرگرمیاں جو اپنے آپ کو کسی تحریک کا ہراول تصور کرتے ہیں ۔

Vanguardist : (n) ہراول دستے کا رکن ۔

Vangueria : (n) [mod. L.] افریقہ اور ایشیا کےگرم خطوں کے درختوں یا جھاڑیوں کی ایک جنس ۔

Vanilla : (n) [Sp. 'Vainilla'.] (۱) ونیلا؛ ثعلبیہ کی اقسام میں سےایک اونچا پودا جس کے پھول خوشبودار ہوتے ہیں ۔ (۲) اس درخت کی پھلی کا بیج؛ ونیلابن ۔ (۳) ونیلابن کا جوہر جو کھانے کی چیزوں میں خوشبو کے لئے دیتے ہیں ۔

Vanilla-grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Vanilla plant : (n) ایک قسم کا ونیلا ۔

Vanillate : (n) ونیلا کا نمک ۔

Vanille : (n) [Fr.] (۱) ونیلا کا جوہر ۔ (۲) دیکھو Vanille-ice ۔

Vanille-ice : (n) ملائی برف جس میں ونیلا کا جوہر ڈالا گیا ہو ۔

Vanillery : (n) ونیلا کی کاشت ۔

Vanillic acid : (n) جوہر ونیلا؛ وینیلین ۔

Vanillin : (n) ونیلا کا خوشبو دار جوہر ۔

Vanillism : (n) ونیلی خارش؛ خارش جو ونیلا کے کارخانوں میں کام کرنے سے پیدا ہوتی ھے ۔

Vanillon : (n) [Fr.] بعض قسم کا ونیلا جس کی خوشبو گھٹیا قسم کی ہوتی ھے ۔

Vanilloyl : (n) ایک یک گرفتہ اصلیہ جو جوہر ونیلا سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Vanish : (v) [ME. 'Vanisshen'.] (۱) دفعتاً غائب ہو جانا؛ اک بارگی نظر سے اوجھل ہو جانا ۔ (۲) رفتہ رفتہ غائب ہو جانا؛ بتدریج زائل ہو جانا ۔

(۳) گزر جانا؛ جاتا رہنا ۔ (٤) مٹ جانا؛ معدوم ہو جانا ۔ (٥) (ریاضیات) صفر ہو جانا ۔ (٦) غائب کر دینا ؛ نظر کے سامنے سے ہٹا دینا ۔

Vanish : (n) خفیف زائد آواز جو کسی حرف کی اصلی آواز کے بعد نکلتی ہے ۔

Vanisher : (n) غائب کرنے یا ہونے والا ۔

Vanishing : (n) غائب ہو جانا؛ صفر ہو جانا ۔

Vanishing : (a) (۱) غائب ہونے والا ۔ (۲) صفر ہونے والا؛ متعدم ۔

Vanishing cream : (n) چہرے پر لگانے کی کریم جو لگنے کے بعد نظر نہیں آتی ہے ۔

Vanishing fraction : (n) کسر متعدم؛ وہ کسر جس کی مقدار متغیرہ کی ایک خاص قیمت قرار دینے سے کل کی قیمت صفر ہو جائے ۔

Vanishing line : (n) خط متعدم؛ خط انعدام فصل؛ نا محدود فاصلے پر وہ خیالی خط جہاں تمام متوازی سطحیں دی ہوئی سطح کو قطع کرتی ہیں ۔

Vanishing point : (n) نقطہء متعدم؛ متناظر (یعنی چیزوں کو فاصلے کے لحاظ سے چھوٹا بڑا دیکھنے میں وہ نقطہ جس پر متوازی خطوط ملتے ہوئے نظر آتے ہیں؛ نقطہء انعدام فصل؛ نقطہء متلاشی۔

Vanishingly : (adv.) غائب ہوتے ہوئے؛ صفر ہوتے ہوئے ۔

Vanishment : (n) غائب ہو جانا؛ صفر ہو جانا ۔

Vanitory : (n) کمرہ جس میں غسل خانہ ، بیت الخلا اور سنگار میز سبھی ہوں ۔

Vanitous : (a) خود نما؛ خود پسند ۔

Vanity : (n) [Fr. 'Vanite'.] (۱) بے بنیادی؛ بے حقیقی؛ ہیچ ہونا ۔ (۲) بے بنیاد شے؛ ہیچ ۔ (۳) بیجا غرور؛ بے بنیاد گھمنڈ؛ خود بینی؛ خود نمائی؛ خود پسندی ۔ (٤) نمود؛ نمائش؛ شیم شام ۔ (٥) (تورات) دیوتا؛ کافروں کے معبود ۔ (٦) وہ چیز جس پر بیجا غرور ہو ۔ (۷) بیکار چیز؛ چیز یا حرکت جس کی قدر و قیمت نہ ہو ۔ (۸) ٹیپ ٹاپ؛ نمودونمائش کی چیزیں ۔ (۹) عورتوں کے سنگار کا چھوٹا بٹوہ ۔ (۱۰) سنگار دان؛ سنگار میز ۔ (۱۱) ایک ہلکا زردی مائل گلابی رنگ ۔

Vanity bag : (n) خواتین کا سنگار دان ۔

Vanity-box : (n) دیکھو Vanity-bag

Vanity-case : (n) دیکھو Vanity-bag

Vanity fair : (n) مایا کا کھیل؛ دنیا ۔

Vanity plate : (n) موٹر گاڑی کا حرف، نمبر وغیرہ جو مالک کی مرضی کے مطابق دیا گیا ہو ۔

Vanity press : (n) وہ مطبع جو کتابیں مصنف کے خرچ پر چھاپتا ہے ۔

Vanity publisher : (n) دیکھو Vanity-press

Vanman : (n) وین چلانے والا ۔

Vanner : (n) (۱) (کان کنی) کچی دھات کو بیلچے پر دھو کر اس کی صفتوں کی جانچ کرنے والا ۔ (۲) مٹی سے کچی دھات الگ کرنے کی مشین ۔

Vanner : (n) گھوڑا جو بند چھکڑا چلانے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Vannerman : (n) مٹی سے کچدھات الگ کرنے والی مشین کا آپریٹر ۔

Vanning : (n) بیلچے پر کچدھات کو صاف کرنے کا عمل ۔

Vanoxite : (n) ایک معدنی شے جس میں وینڈیم کا آبدار آکسائیڈ ہوتا ہے ۔

Vanquish : (v) [ME. 'Venquissen'.] (۱) فتح کرنا؛ فتح پانا؛ غالب آنا ۔ (۲) (مجازاً) روحانی قوت کے ذریعہ مغلوب کرنا ۔ (۳) (خواہشات وغیرہ کو) دبانا؛ مغلوب کرنا؛ مطیع کرنا؛ قابو میں کرنا ۔

Vanquish : (n) بھیڑوں اور مویشیوں کی ایک بیماری ۔

Vanquishable : (a) قابلِ فتح؛ قابلِ تسخیر ۔

Vanquisher : (n) فاتح؛ تسخیر کرنے والا ۔

Vanquishment : (n) (۱) فتح؛ تسخیر ۔ (۲) شکست ۔

Vansire : (n) [Fr.] (حیوانیات) دلدلی علاقے میں رہنے والا ایک قسم کا نیولا جو گھڑیال کے انڈے توڑتا ہے۔

Vant- : (prefix) سابقہ بمعنی دیکھو Avaunt

Vantage : (n) [AFr.] (۱) تفوق؛ برتری ۔ (۲) (کسی کے) فائدے کی چیز؛ فائدہ ۔ (۳) (ٹینس کی اصطلاح) وینٹیج؛ پہلا پوائنٹ جو گیم میں دونوں طرف کے تین یا زیادہ مساوی پوائنٹ ہو جانے کے بعد جیتا جائے ۔

Coign of vantage/Place-/Point- : نظارہ گاہ؛ دیدبان؛ وہ جگہ جہاں سے کوئی چیز صاف دکھائی دے ۔

For the vantage/To- : نیز؛ مزید برآں ۔

To catch at vantage/Have-/Hold-/Take (one)- : برتری حاصل کرنا ۔

Vantage : (v) فائدہ پہنچانا؛ نفع بخش ہونا ۔

Vantage-ground : (n) بہتر جگہ؛ مقام تفوق ۔

Vantbrace : (n) دیکھو Vambrace

Vanward : (a) آگے کا ۔

Vanward : (adv.) آگے کی طرف ۔

Vapid : (a) [L. 'Vapidus'.] (۱) پھیکا؛ سیٹھا؛ بے مزہ ۔ (۲) (طب) (خون) سست رَو ۔ (۳) (مجازاً) بےلطف؛ خشک؛ مجہول؛ مردہ دل؛ افسردہ خاطر ۔

Vapidity : (n) (۱) پھیکاپن؛ سیٹھا پن؛ بے لطفی؛ خشکی ۔ (۲) کوئی بے لطف یا خشک چیز ۔

Vapidly : (adv.) پھیکے پن سے؛ بے مزہ طور پر؛ بے لطف طریقے سے ۔

Vapidness : (n) دیکھو Vapidity

Vapo- : جزوترکیبی بمعنی "بھاپ"؛ "بخار" ۔

Vapo-dusting : (n) کرم کش دواؤں کے چھڑکاؤ کا ایک طریقہ جس میں ان کی پھواریں بناکر چھڑکاؤ کیا جاتا ہے ۔

Vapography : (n) عکسِ بخارات؛ بخارات نگاری ۔

Vaporability : (n) تبخیر پذیری ۔

Vaporable : (a) تبخیر پذیر ۔

Vaporetto : (n) [It. 'Vapore'.] اٹلی میں استعمال ہونے والا چھوٹا دخانی جہاز ۔

Vaporiferous : (a) أبخرہ انگیز ۔

Vaporific : (a) (۱) تبخیری؛ بخارات زا ۔ (۲) پُر بخارات ۔

Vaporiform : (a) تبخیر نما؛ بخار سا؛ أبخرہ نما ۔

Vaporimeter : (n) (۱) بخار پیما؛ بخاری دباؤپیما؛ أبخرہ پیما ۔ (۲) طیران پیما ۔

Vaporizable : (a) تبخیر پذیر ۔

Vaporization : (n) تبخیر؛ تبخّر ۔

Vaporize : (v) (۱) بخار بننا یا بنانا؛ تبخیر ہونا یا کرنا ۔ (۲) بخاراتی بننا ۔ (۳) پھوار بناکر (چھڑکنا) ۔ (٤) شیخی بگھارنا ۔

Vaporizer : (n) آلہء تبخیر؛ مُبخرّہ؛ مائع پاش ۔

Vaporizing : (n) شیخی بازی؛ لایعنی گفتگو ۔

Vaporous : (a) [Late L. 'Vaporosus'.] (۱) پُر بخارات ۔ (۲) بخار نما؛ بخارات جیسا ۔ (۳) بخارات دینے والا ۔ (٤) وہمی؛ خیالی؛ غیرحقیقی (خیالات وغیرہ)؛ دھندلا؛ غیرواضح ۔ (٥) (کپڑا یا پوشاک) باریک اور شفاف ۔ (٦) (انسان، دماغ وغیرہ) دھندلا؛ مگھم بات کہنے والا ۔

Vaporously : (adv.) پُربخار طور پر؛ خالی خولی؛ غیر واضح طور پر ۔

Vaporousness : (n) پُربخار؛ دھندلا؛ غیرواضح ہونا ۔

Vapour/Vapor : (n) [Fr. 'Vapeur' or L. 'Vapor'.] (۱) ہَوا کی رطوبت؛ کہر ۔ (۲) بادل کی سی چیز مثلاً دھواں ۔ (۳) (طبیعیات) بخار؛ أبخرہ؛ جامد یا سیّال کی گیسی شکل ۔ (٤) (ناک کی) بھپارے کی دوا ۔ (٥) موہوم شے؛ بے بنیاد یا فانی چیز ۔ (٦) وہم باطل؛ خیال خام ۔ (٧) (قدیم) خالی خولی شیخی؛ بے بنیاد شیخی ۔ (٨) (جمع) خفقان؛ مراق؛ بخارات معدہ ۔

Vapouringly : (adv.) شیخی سے؛ ڈینگ مارتے ہوئے ۔

Vapourish/Vaporish : (a) (۱) پُربخارات ۔(۲) مراقی؛خفقانی ۔ (۳) افسردہ ؛ مضمحل ۔ (٤) افسردگی یا اضمحلال سے متعلق یا پیدا ہونے والا ۔

Vapourishness : (n) خفقانیت؛ مراقیت ۔

Vapourless : (a) بے بخار ۔

Vapoury : (a) (۱) بخاراتی؛ بخاری؛ بخارات کا ۔(۲) غیر حقیقی؛ خیالی؛ موہوم ۔(۳) کہریلا ۔

Vapulation : (n) (شاذ) بید بازی ؛ کوڑے بازی ؛ بید لگانا؛ کوڑے لگانا ۔

Vapulatory : (a) بید بازی کی؛ کوڑے بازی کی ۔

Vaquero : (n) [Sp. 'Vaca'.] گلہ بان؛ چرواہا ۔

Vaquez's disease : (n) کثیر ذرات خون ۔

Varlect : (n) [L. 'varia lectio'.] مختلف نسخہ؛ دوسرا نسخہ ۔

Vara : (n)[Sp. & Pg.] اسپین، پرتگال اور جنوبی امریکا کا لمبائی ناپنے کا ایک پیمانہ ؛ ہسپانوی گز ۔

Varactor : (n) [f. Var(ying+re)actor] نیم موصل دو برقیرہ جس کی ظرفیت وولٹیج (Voltage) پر منحصر ہوتی ہے ۔

Varan : (n) [mod. L. 'Varanus'.] ایک قسم کی چھپکلی ۔

Varangian (n) [med. L. 'Varangus'.] وارنگی؛ ناروے کا ڈاکو؛ خصوصاً ان ڈاکوؤں میں سے ایک جو نویں صدی میں ساحل بالٹک کو تاراج کیا کرتا تھا۔

Varangian : (n) وارنگی سے متعلق؛ وارنگی کا ۔

Varangian guard : (n) وارنگی گارڈ؛ بازنطینی شہنشاہوں کا محافظ دستہ جس میں ناروے کے ڈاکو بھی شامل تھے ۔

Varanian : (n&a) [mod. L 'Varanus'.] ایک قسم کی چھپکلی یا چھپکلی جیسی ۔

Varanid : (n) [mod. L.] ایک قسم کی چھپکلی ۔

The vapours : مراق ۔

Vapour : (v) (۱) (کسی چیز میں سے) بخارات اٹھنا یااٹھانا ۔(۲) بخارات میں تبدیل کردینا ۔ (۳) خالی خولی شیخی بگھارنا؛ لایعنی گفتگو کرنا ۔ (٤) نمائش کرنا ۔(٥) تنگ کرنا؛ بد دل کرنا ۔

Vapour barrier : (n) دیوار یا فرش میں بخارات کے انجذاب کو روکنے کے لئے لگائی جانے والی تہ (رنگ، کاغذ وغیرہ کی)۔

Vapour-bath/Vapour bath : (n) (۱) بھاپ کا غسل ۔(۲) بھاپ کے غسل کا آلہ ۔(۳) بھاپ کا حمام ۔

Vapour burner : (n) بخارسوز؛ بھاپ کی انگیٹھی یا لیمپ ۔

Vapour density : (n) کثافت بخار ۔

Vapour engine : (n) بخاری انجن، جو کسی قسم کی بھاپ سے چلتا ہو ۔

Vapour lamp : (n) (۱) بخارات سے جلنے والا لیمپ ۔ (۲) لیمپ جس میں بجلی فلزی بخار سے گزرتی ہے ۔

Vapour-lock : (n) درون سوز انجن میں بخارات کے بلبلے بننے کی وجہ سے ایندھن کی نلی میں رخنہ پڑ جانا ۔

Vapour pressure : (n) بخاراتی دباؤ ۔

Vapour proof : (a) آبخرہ روک ۔

Vapour-tension : (n) بخاراتی تنش ۔

Vapour seal : (n) دیکھو Vapour-barrier

Vapour trail : (n) منجمد ابخروں کی لکیر جو بہت اونچی پرواز کرنے والے ہوائی جہاز یا راکٹ کے پیچھے بن جاتی ہے ۔

Vapoured : (a) افسردہ؛ مضمحل ۔

Vapourer : (n) شیخی باز؛ بکی؛ لایعنی گفتگو کرنے والا ۔

Vapourer-moth : (n) مادہ پروانہ جس کے پر نہیں ہوتے ۔

Vapouring : (n) شیخی بازی؛ لایعنی گفتگو ۔

Vapouring : (a) شیخی باز؛ لایعنی گفتگو کرنے والا ۔

**Varanus : (n) [Arab 'Waran'.]** یورپی چھپکلیوں کی ایک جنس۔

**Vare : (n)** نیولا۔

**Varec/Varech : (n) [Fr. 'Varec(h)'.]** (۱) سمندری گھاس؛ کائی؛ صوف البحر۔ (۲) وارک سوڈا؛ بغیر صاف کیا ہوا سوڈا جو بریٹینی کے علاقے میں تیار ہوتا ہے۔

**Varella : (n) [Pg. and It., of doubtful origin.]** مخروطی شکل کا مندر۔

**Vargueno : (n) [Sp. 'Bargueno'.]** ایک قسم کی لکھنے کی آرائشی میز۔

**Vari : (n) [Malagasi 'Varika'.]** بندر کی قسم کا ایک جانور۔

**Vari-Vario- :** جزوترکیبی بمعنی "متنوع"؛ "مختلف"۔

**Vari-coloured/Varicoloured : (a)** (۱) رنگ برنگ؛ پچ رنگی۔ (۲) (مجازاً) مختلف۔

**Varia : (n) [mod. L.]** (۱) معجون مرکب؛ پچ میل مجموعہ۔ (۲) مجموعۂ مضامین کی کتاب۔

**Variability : (n)** تبدیل پذیری؛ تغیر پذیری۔

**Variable : (a) [Fr.]** (۱) تبدیل پذیر؛ بدلنے والا؛ گھٹنے بڑھنے والا۔ (۲) تغیرپذیر؛ رنگ بدلنے والا؛ غیر مستقل؛ متلون۔ (۳) (ریاضیات) متغیر؛ مقدار جس کی قیمت متعین نہ ہو بلکہ بدلتی رہے۔ (٤) (نباتیات، حیوانیات) متنوع؛ غیریکساں (قسم جس میں غیر معمولی نمونے بھی پائے جائیں)۔ (٥) (حیاتیات) ساخت یا وظیفے کے لحاظ سے تغیر پذیر(جسم نامی)۔ (٦) (تاریخ طبیعی) موسم کے لحاظ سے رنگ بدلنے والا۔

**Variable : (n)** (۱) تبدیل پذیر یا تغیر پذیر چیز؛ مقدار متغیر۔ (۲) (بحریات) رخ بدلتی ہوئی ہوا۔ (۳) ہئیت متغیر؛ نجم متغیر؛ جس کی چمک اور جسامت بدلتی رہے۔ (٤) (جمع) وہ خطہ جو شمالی مشرقی اور جنوبی مشرقی کے Trade winds کے درمیان واقع ہے۔ (٥) نصاب تعلیم جو بچوں کے پروگرام میں شامل کیا جائے یا شامل نہ بھی کیا جائے۔

**Variable cost : (n)** قیمت متغیرہ؛ قیمت جو پیداوار کے ساتھ بدلتی رہتی ہے۔

**Variable error : (n)** متغیر غلطی۔

**Variable gear : (n)** مختلف رفتاروں کا گیرہ۔

**Variable inductor : (n)** متغیر امالی مشین۔

**Variable nebula : (n)** سحابیہ جس کی روشنی تغیر پذیر ہوتی ہے؛ متغیر سحابیہ۔

**Variable resistance : (n)** متغیر مزاحمت۔

**Variable star : (n)** نجم متغیرہ؛ متغیرہ ستارہ۔

**Variable toad : (n)** ایک قسم کا مینڈک۔

**Variableness : (n)** دیکھو Variability

**Variably : (adv.)** تبدیل پذیر یا تغیر پذیر طریقے سے۔

**Variag : (n) [Russ. 'Varyag'.]** دیکھو Varangian

**Variance : (n) [OFr.]** (۱) اختلاف؛ اختلاف رائے؛ نااتفاقی؛ نزاع۔ (۲) عدم مطابقت۔ (۳) (قانون) دعوے اور ثبوت یا تحریر اور بیان کا اختلاف۔ (٤) معیاری انحراف کا مربع۔

**At variance :** (۱) دشمنی کی حالت میں۔ (۲) اختلاف کی حالت میں؛ غیر متفق۔

**Variant : (n)** (۱) مختلف نسخہ؛ دوسرا نسخہ۔ (۲) ایک ہی چیز کی مختلف شکل۔ (۳) مختلف خواندگی۔ (٤)بدلی ہوئی شکل؛ مختلف شکل۔ (٥) دوسرے ہجے (کسی لفظ کے)۔

**Variant : (a)** (۱) مختلف؛ جدا؛ جداگانہ؛ جداجدا؛ الگ الگ۔ (۲) تغیرپذیر؛ بدلنے والا۔ (۳) منحرف؛ قدرے مختلف۔ (٤) ترمیم شدہ۔

**Variation : (n)** (۱) اختلاف؛ مقررہ نمونے سے انحراف؛ فرق۔ (۲) (صرف و نحو) تصریف؛ گردان۔ (۳) (فلکیات) اجرام فلکی کا محوری حرکت سے انحراف۔ (٤) (مقناطیسی سوئی کا) میل؛ انحراف (شمال و جنوب سے)۔ (٥) (حیاتیات) اصل نمونے سے انحراف ساخت یا وظیفے میں؛ انحراف؛ اختلال قلیل۔ (٦) (الجبرا) ایک ہی مقدار کی مختلف شکلوں کی باہمی نسبت؛ اس نسبت کا اصول یا نظریہ؛ تغیر۔ (۷) (الجبرا) ترتیب۔ (۸) منحرف؛ وہ چیز جو اصل نمونے سے انحراف رکھتی ہے۔

(۹) (موسیقی) ایک ہی نغمہ جو طرز بدل کر ادا کیا جائے ۔ (۱۰) (علم النجوم) انحراف مدار؛ انحراف قمر ۔ (۱۱) تبدیلی کرنا ۔ (۱۲) سنگت ناچ میں ایک شخص کا ناچ ۔

Annual variation : (علم النجوم) اختلاف سالانہ (آسمان میں سیاروں و ستاروں کے مقام کا) ۔

Lunar variation : اختلاف قمر ۔

Magnetic variation : میل مقناطیسی؛ تغیر مقناطیسی ۔

Periodic variation : اختلاف وقتی؛ وقتی انحراف جو جلد دور ہو جائے ۔

Secular variation : اختلاف دوری؛ دورانی انحراف جو ایک مدت کے بعد دور ہو ۔

Variational : (a) اختلاف یا انحراف کار؛ اختلافی؛ انحرافی؛ تفرقی ۔

Variationist : (n) ایسے نغمے بنانے والا جسے طرز بدل کر ادا کیا جائے ۔

Variative : (a) اختلاف؛ انحراف یا تغیر سے متعلق ۔

Variator : (n) متغیر ہونے والا؛ خصوصاً ایک قسم کا جوڑ جو درجہٴ حرارت میں تبدیلی کی وجہ سے لمبائی میں تبدیلی کی تلافی کرتا رہتا ہے ۔

Variatus : (n) [mod. L.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Varicated : (a) (صدفیات) ابھاردار؛ جس کے چکروں کے بیچ میں ابھار ہوں ۔

Varication : (n) ابھار دار ہونا ۔

Varicella : (n) [mod. L.] (مرضیات) جُدیری؛ موتیا ستیلا؛ چھوٹی چیچک ۔

Varicellate : (a) ابھار دار ۔

Varicelliform : (a) چھوٹی چیچک سے مشابہ ۔

Varicelloid : (a) جدیری نما؛ چھوٹی چیچک کی قسم کا ۔

Varicocele : (n) [L. 'Varic'+Gr. 'kele'.] گلٹی جو فوطے کی رگوں کے پھولنے کی وجہ سے ہو جاتی ہے ۔

Varicoid : (a) دَوالی وریدوں سے مشابہ ۔

Varicose : (a) [L. 'Varicosus'.] (۱) (مرضیات، طب) پھولی ہوئی (ورید)؛ دوا لی ۔ (۲) تمدد ورید کا؛ جو تمدد ورید کے سبب سے ہو ۔ (۳) تمدد ورید میں استعمال ہونے والا ۔ (٤) (حشریات، نباتیات) غیر معمولی طور پر بڑا یا پھولا ہوا ۔ (٥) تمدد ورید میں مبتلا یا اس سے مشابہ ۔

Varicose vein : (n) پیر کی رگوں کا خلاف معمول طور پر پھول جانا ۔

Varicosed : (a) جسے تمدد ورید ہو؛ تمدد ورید میں مبتلا؛ جس کی رگیں پھولی ہوئی ہوں ۔

Varicoseness : (n) تمدد ورید؛ رگ کا پھولا ہوا ہونا ۔

Varicosis : (n) رگوں کا پھول جانا؛ دَوّالیت ۔

Varicosity : (n) دوّالیت؛ تمدد ورید؛ ورید کا پھیلاؤ ۔

Varied : (a) (۱) مختلف؛ متغیر؛ تغیر پذیر ۔ (۲) گھٹتا بڑھتا ۔ (۳) پچ رنگ؛ رنگ برنگ کا ۔

Varied bunting : (n) میکسیکو اور جنوبی ٹیکساس کا ایک پرندہ جس کے نر کا پر بہت خوشنما ہوتا ہے ۔

Varied thrush : (n) مغربی شمالی امریکا کا ایک خوش الحان پرند ۔

Variedly : (adv.) مختلف طور پر ۔

Variegate : (v) [L. 'Variegare'.] (۱) رنگ برنگ کا بنانا؛ پچ رنگی بنانا ۔ (۲) بوقلموں بنانا ۔

Variegated : (a) (۱) رنگ برنگ؛ پچ رنگی؛ بوقلموں ۔ (۲) (نباتیات) مختلف النوع؛ جو سبزی کے ساتھ زردی وغیرہ لئے ہو ۔ (۳) (دوسری چیزوں سے) مختلف ۔

Variegation : (n) رنگ برنگ ہونا؛ پچ رنگی؛ بوقلمونی؛ گوناگونی ۔ (۲) (جمع) پچ رنگی نشانات ۔ (۳) (نباتیات) دو یا زیادہ رنگوں کا ہونا ۔ (٤) بوقلموں بنانا ۔

Variegator : (n) رنگ برنگ بنانے والا ۔

Varier : (n) مختلف ہونے والا؛ بدلنے والا ۔

Varietal : (a) (نباتیات، حیوانیات) فرعی؛ نوعی؛ فرع سے متعلق

Varietal wine : (n) شراب جس پر اس انگور کی قسم لکھی ہو جس سے وہ بنی ہو ۔

Varietally : (adv.) فرعی طور پر ۔

Varietas : (n) (۱) تنوع؛ گونا گونی؛ قسم قسم کا ہونا ۔ (۲) مختلف قسمیں : مختلف چیزوں کا مجموعہ ۔(۳) دیکھو Variety ۔

Varietist : (n) نمونے سے مختلف چیز یا شخص ۔

Variety : (n) [Fr. 'Variete' or L. 'Varieta'.] (۱) تنوع : گونا گونی؛ قسم قسم کا ہونا ۔(۲) مختلف قسمیں؛ مختلف چیزوں کا مجموعہ ۔ (۳) ذیلی قسم؛ ضمنی قسم ۔ (٤) (حیاتیات) فرع؛ کسی قسم میں سے ایک فرد یا مجموعۂ افراد جوکسی خاص چیز میں بقیہ افراد سے ممتاز ہو؛ نوع؛ اختلاف خفیف ۔ (٥) انواع واقسام ۔ (٦) تفریح، جس میں مسلسل غیرمربوط تماشے ہوں ؛ رنگا رنگ تماشا ۔ (۷) رنگا رنگ تماشا کرنا ۔ (۸) تنوع کا اثر؛ بوقلمونی کا اثر ۔

Climatic variety : فرع آب و ہوائی؛ جو کسی خاص آب وہوا سے مخصوص ہو ۔

Geographical variety : فرع جغرافی؛ جو کسی خاص رقبے میں محدود ہو ۔

Variety meat : (n) ذبح کئے ہوئے جانور کا دل، کلیجی، زبان، پھیپھڑا وغیرہ ۔

Variety shop : (n) دکان جس میں مختلف قسم کی چھوٹی چھوٹی چیزیں ملتی ہیں ۔

Variety show : (n) رنگا رنگ تماشا؛ بے میل تماشا؛ چوں چوں کا مربا؛ جس میں ناچ گانا اور نٹوں کے کرتب وغیرہ دکھاتے ہیں؛ بھانت بھانت کا تماشا ۔

Variety store : (n) دیکھو Variety-shop

Varifocal lens : (n) کیمرے کا عدسہ جس میں طول ماسکہ اور تصویر کا سائز بدلتارہتا ھے تاکہ تصویر ہمیشہ ماسکہ کے اندر رھے ۔

Variform : (a) مختلف النوع؛ مختلف الاشکال؛ مختلف قسموں یا صورتوں کا؛ گوناگوں ۔

Variformly : (adv.) مختلف النوع صورت میں ۔

Variola : (n) [late L. and med. L.] چیچک؛ جدری ؛ ماتا؛ سیتلا ۔

Variola equina : (a) چیچک اسپ ۔

Variola vaccinia : (n) گوتھن سیتلا؛ جدری البقر ۔

Variolar : (a) (۱) جدروی؛ چیچک کا؛ چیچک سے مشابہ ؛ چیچکی ۔ (۲) چیچک کے سے داغ رکھنے والا ۔

Variolate : (v) چیچک میں مبتلا کرنا؛ چیچک کے جراثیم ٹیکے کے ذریعے داخل کرنا ۔

Variolate : (a) چتی دار؛ جس میں چیچک کے سے داغ ہوں ۔

Variolation : (n) چیچک کاری؛ چیچک کا ٹیکہ ۔

Variole : (n) (نباتیات، حیوانیات) چیچک کا سا داغ؛ چتی ۔

Variolic : (a) (۱) چیچک کے داغ رکھنے والا ۔ (۲) چیچک کا؛ چیچک سےمشابہ؛ چیچک سےمتعلق ۔(۳) چیچک زدہ؛ مجدر ۔

Varioliform : (a) جدری نما؛ چیچک سے مشابہ ۔

Variolite : (a) (ارضیات) چتی دار چٹان؛ جس میں دوسری قسم کی چٹان کی سفید سفید چتیاں ہوں ۔

Variolitic : (a) چتی دار چٹان کا ۔

Varioloid : (a) چیچک کا سا؛ جدری نما ۔

Varioloid : (a) ہلکی چیچک جو ٹیکا لگانے کے بعد نکلے ۔

Variolous : (a) دیکھو Variolic

Variolous matter : (n) چیچک کا سمی مادہ (خصوصاً ٹیکہ لگانے کےلئے) ۔

Variometer : (n) مبدّل؛ وہ آلہ جس سےلاسلکی کا مقناطیسی امالہ گھٹایا یا بڑھایا جاتا ھے ۔

Variorum : (n) [L.] جامع ایڈیشن جس میں مختلف شارحوں کے حاشیے جمع کر دیئے گئے ہوں (Variorum edition بھی کہتے ہیں) ؛ متعدد تفسیری طبع ؛ متعدد حاشیے دار ۔

**Various : (a) [L. 'Varius'.]** (۱) مختلف؛ کئی طرح کا ۔ (۲) متعدد اور مختلف؛ جدا جدا ۔ (۳) (عام) کئی؛ بعض ۔ (٤) (آدمی) متلون ؛ تغیر پذیر ۔ (٥) رنگا رنگ؛ رنگ برنگا؛ بوقلموں ۔ (٦) مختلف موضوع یا موضوع بحث کا ۔ (۷) انفرادی؛ منفرد ۔ (۸) طرح طرح کا ؛ گونا گوں ۔ (۹) غیرمشابہ؛ غیریکساں؛ مختلف ۔ (۱۰) ایک دوسرے سے مختلف؛ مختلف قسم کا ۔

**Various : (n)** مختلف لوگ ۔

**Various reading(s) : (n)** مختلف خواندگی ۔

**Variously : (adv.)** مختلف طریقوں سے؛ جداجدا طریقوں سے ۔

**Variousness : (n)** مختلف ہونا؛ جداجدا ہونا ۔

**Variscite : (n) [G. 'Variscit'.]** ایک قسم کا قیمتی پتھر جو فیروزے سے بہت زیادہ مشابہت رکھتا ہے ۔

**Varisized : (a)** مختلف سائزوں کا ۔

**Varister : (n)** (برقیات) ایک مزاحم آلہ جس کی مزاحمت کا انحصار وولتاژ (Voltage) پر ہوتا ہے ۔

**Varix : (n) [L.]** (۱) (طب، مرضیات) تمدد ورید؛ بڑی یا چھوٹی رگ کا غیرمعمولی اور مستقل طور پر پھول جانا۔ (۲) (صدفیات) وہ ابھار جو گھونگے کے چکروں کے بیچ میں ہوتا ہے؛ ابھارصدف ۔

**Varlet : (n) [OFr.]** (۱) (تاریخ) نائٹ کا کم سن خدمت گزار جو اسکوائر بننا چاہتا ہے ۔ (۲) شیطان؛ بدمعاش ۔ (۳) حقیر شخص؛ کمینہ آدمی ۔

**Varletry : (n)** خدمت گاروں کی جماعت ۔

**Varment/Varmint : (n) [Var. of Varmin'.]** (۱) شریر یا بُرا شخص؛ شریر جانور ۔ (۲) (شکاریوں کی اصطلاح) لومڑی جس کا تعاقب کیا جارہا ہو ۔ (۳) شخص؛ مردک ۔ (٤) کرم؛ حشرہ ۔

**Varment/Varmint : (a)** تیز؛ کائیاں؛ چَتُر ۔

**Varmint gun/-rifle : (n)** ایک قسم کی رائفل (جنگلی جانوروں کو مارنے کی) ۔

**Varminter : (n)** دیکھو Varmint-gun

**Varna : (n) [Skr.]** ہندوؤں کی قدیم چار سماجی ذاتوں میں سے ایک ۔

**Varnish : (n) [ME 'Vernisch'.]** (۱) روغن (جو لکڑی، دھات وغیرہ پر چمک پیدا کرنے کے لئے لگاتے ہیں)؛ وارنش ۔ (۲) مٹی کے برتن وغیرہ کا روغن ۔ (۳) مصنوعی یا قدرتی چمک ۔ (٤) ملمع کاری؛ تہذیب کا رنگ وروغن؛ ظاہری نستعلیق پن؛ سطحی شائستگی (آداب واطوار کی) ۔ (٥) لیپ پوت؛ اچھی شکل جو برے کام کو دی جائے ۔ (٦) (عام) (جمع) مسافر بردار ریل گاڑی جو ایک مقام سے دوسرے مقام تک سیدھی جائے ۔ (۷) ناخن پالش ۔ (۸) ایندھن اور چکنائی کی تکسید اور کثیر سالماؤ سے بننے والا مادہ جو انجن میں جمع ہو جاتا ہے ۔ (۹) بہت زیادہ رنگ وروغن کی ہوئی چوبی ریل گاڑی کا چوبی ڈبہ ۔

**Varnish : (n)** روغن پھیرنا؛ رنگ روغن کرنا؛ وارنش کرنا ۔

**Varnish : (v)** (۱) روغن پھیرنا؛ روغن کرنا؛ وارنش کرنا ۔ (۲) (مجازاً) ظاہری رنگ روغن پھیرنا؛ ملمع کاری کرنا؛ (واقع کے بیان میں) رنگ آمیزی کرنا ۔ (۳) (مجازاً) لیپ پوت کرنا ۔

**Varnish gum : (n)** قدرتی یا مصنوعی رال جو وارنش بنانے میں استعمال ہوتی ہے ۔

**Varnish tree : (n)** بعض قسم کے درخت جن سے دودھیا رس نکلتا ہے جس سے وارنش یا روغن بناتے ہیں ۔

**Varnished : (a)** (۱) رنگ روغن چڑھایا ہوا؛ لیپ پوت کیا ہوا؛ ملمع کیا ہوا ۔ (۲) روغنی؛ وارنشی ۔

**Varnisher : (n)** رنگ روغن کرنے والا؛ وارنش کرنے والا ۔

**Varnishing : (n)** روغن پھیرنا؛ وارنش کرنا ۔

**Varnishing day : (n)** روغن پھیرنے کا دن؛ تصویروں کی نمائش سے ایک روز پہلے جب تصویروں کے مالکوں کو روغن وغیرہ کرنے کی اجازت ملتی ہے ۔

**Varnishy : (a)** وارنش سے متعلق یا مشابہ؛ رنگ روغن کیا ہوا ۔

**Varronia : (n) [mod. L.]** امریکا کے گرم خطوں کے درختوں اور جھاڑیوں کی ایک بڑی جنس ۔

Varronian : (a) [L. 'Varronianus'.] رومی مصنف M. Terentius Varro کا یا اس سے متعلق؛ ویرو کا تصدیق شدہ ۔

Varsal : (a) [Abbreviation of universal.] عالم گیر؛ کلی ۔

In the varsal world : پوری دنیا میں ۔

Varsity : (n) دیکھو University

Varsovian : (n) پولینڈ کے شہر وارسا (Warsaw) کا یا وہاں کی صفت رکھنے والا ۔

Varsoviana/Varsouviana : (n) [Sp.] یورپی ملکوں، میکسیکو اور امریکا کا ایک حسین رقص یا اس رقص کی موسیقی ۔

Varsovienne : (n) دیکھو Varsoviana

Vartabed/Vartabied/Vartabet : (n) [Armenian.] آرمینی کلیسا کا واعظ ۔

Varus : (n) [L.] (۱) فدع القدم؛ نپکا؛ حنف؛ بیماری جس میں پاؤں اندر کی طرف مڑ جاتا ھے ۔ (۲) جس کو یہ بیماری ہو ۔

Varus : (n) [L.] مہاسا؛ چیچک کا داغ ۔

Varve : (n) [Sw.] واروی رسوب؛ باریک اور موٹی تہ نشیں مٹی یا دوسرے مادے کی باری باری تہیں ۔

Varvel : (n) [Fr. 'Vervelle'.] باز کے پاؤں کے تسمے سے لگا دھات کا چھلاً جس سے ڈوری کو باندھتے ہیں ۔

Vary : (v) [Fr. 'Varier' or L. 'Variare'.] (۱) بدلنا؛ گھٹانا بڑھانا؛ تبدیل کرنا؛ تبدیل کرتے رہنا؛ تنوع پیدا کرنا۔ (۲) (موسیقی) ایک ہی نغمے کو طرز بدل بدل کر ادا کرنا ۔ (۳) بدل جانا؛ بدلتے رہنا؛ مختلف ہونا؛ کئی طرح کا ہونا ۔ (٤) منحرف ہونا ۔ (٥) متناقض ہونا؛ اختلاف کرنا ۔

To vary directly as : ایک عدد کا دوسرے کے تناسب سے بڑھنا گھٹنا ۔

To vary inversely as : ایک عدد کا دوسرے کے برعکس تناسب سے بڑھنا گھٹنا ۔

Varying : (a) بدلنے والا؛ تبدیل ہونے والا ۔

Varying : (n) بدلنا؛ تبدیلی؛ اختلاف ۔

Varying hare : (n) ایک قسم کا پہاڑی خرگوش جس کا سمور موسم سرما میں سفید ہو جاتا ھے ۔

Varying lemming : (n) قطب شمالی کا ایک کترنے والا جانور جس کا سمور جاڑے میں بالکل سفید ہو جاتا ھے ۔

Varyingly : (adv.) بدلتے ہوئے؛ اختلاف کرتے ہوئے ۔

Vas : (n) [L.] (تشریح) عرق؛ قنات؛ رگ؛ جسم کے اندر چھوٹی سی رگ یا نالی جس کے ذریعے رطوبت بہتی ھے ۔

Vas : (n) [L.] عدالت میں دوسرے کی حاضری کی ضمانت ۔

Vas-/Vasi-/Vaso- : جزوترکیبی بمعنی "رگ"، "عرق"، "قنات" ۔

Vas aberrans : (n) [mod. L.] قنات خاطی؛ عرق خاطی ۔

Vas deferens : (n) عرق منی؛ حبل المنی؛ قنات برندہ؛ خصیے میں چھوٹی سی نالی جس میں سے منی خارج ہوتی ھے ۔

Vasa : (n) [L.] (نباتیات) عروق؛ رگیں ۔

Vasa deferentia : (n) [mod. L.] عروق ناقلہ ۔

Vasa efferentia : (n) [mod. L.] عروق برآور؛ عروق منی ۔

Vasa murrhina : (n) [mod. L.] انیسویں صدی میں امریکا میں بننے والے ایک قسم کے شیشے کے ظروف ۔

Vasa parrot : (n) مڈغاسکر کا توتا ۔

Vasa vasorum : (n) [L.] عروق درعروق ۔

Vasabrevia : (n) [mod. L.] قنات قصیر ۔

Vasal : (a) عرقی؛ قناتی ۔

Vasates : (n) [mod. L.] دیمک کی ایک جنس جو درختوں کو نقصان پہنچاتی ھے ۔

Vascon : (n) دیکھو Basque

Vascul-/Vasculo- : جزوترکیبی بمعنی "عروق"، "رگ" ۔

Vascular : (a) [mod. L. 'Vascularis'.] (۱) عروق یا نالیوں کا یا ان سے بنا ہوا؛ عرقی؛ قناتی ۔ (۲) رگ دار ۔

(۳) عرق نما ۔ (٤) نظام عروقی کو متاثر کرنے والا ۔ (٥) پرجوش؛ زندہ دل؛ خوش دل ۔

**Vascular bed : (n)** چھوٹی چھوٹی رگوں کا پیچیدہ جال ۔

**Vascular bundle : (n)** حُزمہء قناتی ۔

**Vascular cryptogam : (n)** بے گلا پودا جس میں قناتی بافتیں ہوتی ہیں ۔

**Vascular cylinder : (n)** استوانہء قناتی ۔

**Vascular functions : (n)** وظائف دورانِ خون ۔

**Vascular plants : (n)** عروقی پودے؛ نباتِ قناتی؛ پودے جن کے اندر عرق کی گردش کے لئے چھوٹی چھوٹی نالیاں ہوتی ہیں ۔

**Vascular ray : (n)** عروقی کِرن ۔

**Vascular sensation : (n)** عروقی حِس ۔

**Vascular system : (n)** نظام دورانِ خون؛ نظامِ عروقی ۔

**Vascular tissue : (n)** نسیجِ عروقی؛ قناتی بافت؛ (دورانِ خون کی) نسیجِ عروق ۔

**Vascularity : (n)** عرقیت؛ عرقی ہونا؛ عروقیت ۔

**Vascularization : (n)** عروق سازی؛ عرقی ساخت؛ عروق پیدا کرنا یا کیا جانا ۔

**Vascularize : (v)** (پودے وغیرہ میں) عروق پیدا کرنا؛ عرقی بنانا ۔

**Vasacularly : (adv.)** عرقی ساخت کے ساتھ ۔

**Vasculation : (n)** پودوں میں عروق کی تشکیل یا ترتیب ۔

**Vasculature : (n)** (کسی عضو یا کسی حصے میں) عروق کی ترتیب ۔

**Vasculose : (n)** (نباتیات) عرقی مادہ ۔

**Vasculum : (n)** (۱) (نباتیات) سبوہ؛ صراحیہ ۔ (۲) (ٹین کا) ڈبّا جس میں نباتیات کا مطالعہ کرنے والے نمونے جمع کرتے ہیں؛ نمونہ دان؛ نبات دان ۔ (۳) قضیب؛ مردوں کا عضو تناسل؛ ذکر ۔ (٤) (تشریح) قنات؛ عرق ۔

**Vase : (n) [Fr.]** (۱) چینی وغیرہ کا ظرف جو آرائش کے لئے استعمال ہوتا ہے؛ واز ۔ (۲) سنگ مرمر کا ترشا ہوا ظرف جو عموماً پھاٹک کے کھمبوں کی آرائش کے لئے رکھ دیا جاتا ہے ۔ (٤) مسند گل یا واز سے مشابہ کوئی اور روئیدگی ۔

Flower vase : گل دان ۔

**Vase clock : (n)** گھڑی جس کا منقش خانہ واز کی شکل کا ہوتا ہے ۔

**Vase rug : (n)** سولہویں صدی میں فارس میں بننے والا خوبصورت کمبل ۔

**Vasectomize : (v)** قنات منی کو کاٹ دینا ۔

**Vasectomy : (n)** قنات منی کو کاٹ دینا؛ قنات تراشی ۔

**Vaseful : (n)** وازبھر؛ بہ قدر ایک واز کے ۔

**Vaselike : (a)** واز سے مشابہ (خصوصاً خاکے میں) ۔

**Vaseline : (n) [G.'Wasser'+ Gr. 'El-aeu'+ - INE.]** ویسلین : ایک طرح کا خوشبودار موم، روغن؛ وازلین ۔

**Vaseline : (v)** ویسلین لگانا ۔

**Vasi-/Vaso- : (prefix) [L. 'Vas'.]** سابقہ بمعنی قناتی؛ عرقی ۔

**Vasicine : (n) [mod. L.]** ایک بلوری القلی نما ($C_{11}H_{13}N_2O$) ۔

**Vasifactive : (n)** عروق خون ساز ۔

**Vasiform : (a)** (۱) عرق نما؛ قنات نما؛ نلی کی شکل کا ۔ (۲) واز کی شکل کا ۔

**Vasiform tissue : (n)** عرق نما نسیج ۔

**Vaso-active : (a)** رگوں پر اثر یا کام کرنے والا ۔

**Vaso-cellular : (a)** قناتی خلیوی؛ قناتی کسیوی ۔

**Vaso-constricting : (a)** انقباض عروق خون پیدا کرنے والا ۔

**Vaso-excitor : (n)** قابض عروق؛ قابض شرائین؛ وہ دوا یا اعصاب جن سے عروق سکڑتی ہیں ۔

**Vaso-ganglion : (n)** عقدہء عروق ۔

**Vaso-motor : (a)** (۱) محرک عروق؛ متحرک عروق؛ عروق حرکی ۔ (۲) محرک عروق والے اعصاب یا مراکز

پر اثر کرنے والا ۔ (۳) عروق کو حرکت میں لانے والی ۔

Vaso-motor : (n) اعصاب عروق حرکی ۔

Vasoconstriction : (n) انقباض عروق خون ۔

Vasoconstrictive : (a) انقباض عروق خون پیدا کرنے والا ۔

Vasoconstrictor : (n) دیکھو Vaso-exictor

Vasodepressor : (n) متمدد عروق؛ متمدد شرائین ؛ باسط شرائین؛ وہ دوا یا اعصاب جن سے عروق پھیلتی ہیں ۔

Vasodilatation : (n) انبساط عروق خون ۔

Vasodilatin : (n) انبساط عروق خون پیدا کرنے والا مادہ ۔

Vasodilator : (n) دیکھو Vasodepressor

Vasoformative : (a) عروق خون ساز ۔

Vasoinhibitory : (a) محرک عروق کو روکنے یا مندا کرنے والا۔

Vasoligation : (a) قنات منی کو پٹی باندھ کر بند کردینا ۔

Vasomotion : (n) حرکت عروق ۔

Vasomotive : (a) حرکت عروق سے متعلق ۔

Vasopressin : (n) دو یکساں ہارمونوں میں سے ایک جو گردے کے ذریعے پیشاب میں پانی کے نکلنے کو کم کرتا ہے اور جب اس کی مقدار بڑھ جاتی ہے تو خون کا دباؤ بڑھ جاتا ہے ۔

Vasopressor : (a) تنش خون افزائندہ؛ خون کے دباؤ کو بڑھانے والا ۔

Vasopressor : (n) قابض شرائین؛ شریانی عضلات کو بھینچنے والا ۔

Vasosensory : (a) عروقِ حسّی؛ عروق میں حس پیدا کرنے والی؛ حسِ عروق سے متعلق ۔

Vassal : (n) [Fr.] (۱) (تاریخ) وابستہ؛ نظام جاگیرداری کا لگان دار یا اسامی؛ جاگیری آسامی؛ آسامی ۔ (۲) غلام؛ تابع دار؛ حلقہ بگوش ۔ (۳) حقیر یا کمینہ شخص ۔

Great vassal : وہ جو براہ راست بادشاہ سے اراضی حاصل کرے ؛ وابستہ شاہی ۔

Rear vassal : جو شاہی لگان دار سے اراضی حاصل کرے ؛ وابستہ شکمی ۔

Vassal : (a) (۱) تابع دار؛ محکوم؛ ماتحت ۔ (۲) وابستہ سے متعلق؛ غلام سے متعلق ۔

Vassalage : (n) [OFr.] (۱) وابستگی؛ نظام جاگیر داری کا اسامی ہونا؛ اس کے فرائض وغیرہ ۔ (۲) حلقہ بگوشی؛ تابعداری؛ غلامی ۔ (۳) وابستگان یا حلقہ بگوشوں کی جماعت ۔

To hold (lands) in vassalage : بطور وابستہ اراضی حاصل کرنا ۔

Vassalic : (a) جاگیری اسامی سے یا اس نظام سے متعلق ۔

Vassalize : (v) (۱) جاگیری اسامی بنانا ۔ (۲) غلام بنانا؛ حلقہ بگوش بنانا ۔

Vassalry : (n) (۱) غلامی؛ حلقہ بگوشی ۔ (۲) وابستوں یعنی جاگیری لگان داروں کی جماعت ۔

Vassalship : (n) وابستگی؛ نظام جاگیری کا لگان دار یا اسامی ہونا ۔

Vast : (n) (۱) وسیع خطہ؛ وسیع فضا؛ بے پایانی ۔ (۲) بہت بڑی مقدار یا تعداد ۔

Vast : (a) [L. 'Vastus'.] (۱) نہایت وسیع ؛ بہت ہی بڑا ؛ بےکراں؛ بے شمار ۔ (۲) بہت ۔

Vast : (adv.) بہت؛ نہایت ۔

Vastation : (n) خالص اور بے ضرر بنانا ۔

Vastily : (adv.) بہت؛ نہایت ۔

Vastitude : (n) (۱) وسعت؛ بے کرانی؛ بے پایانی؛ بڑائی ۔ (۲) وسیع فضا یا حد ۔

Vastly : (adv.) نہایت؛ بہت ۔

Vastness : (n) انتہائی وسعت؛ بے کرانی؛ بے پایانی ۔

Vasty : (a) بہت وسیع؛ بہت ہی بڑا؛ بے شمار ۔

Vat : (n) [Southern and Western Var. of FA.] (۱) بڑی ناند؛ حوض : وہ ظرف جس میں کوئی سیال شے رکھی جائے یا تیار کی جائے ۔ (۲) رنگ ریزی میں استعمال ہونے والا بڑا ظرف یا ناند ۔ (۳) (رنگ ریزی) رنگ کا محلول ۔ (٤) پنیر بنانے کا سانچہ ۔ (٥) خشک چیزوں کو رکھنے کا پیپا ۔ (٦) (کان کنی) کچی دھات دھونے کا برتن ۔ (۷) (نمک سازی) نمک کا گڑھا ۔ (۸) وہ ظرف جس میں چمڑا رنگنے کا عرق رکھتے ہیں ۔

Vat : (v) (۱) ناند یا حوض میں رکھنا، بھگونا وغیرہ ۔ (۲) رنگ کے محلول میں ڈبونا؛ رنگ کا محلول بنانا ۔

Vat paper : (n) ہاتھ کا بنا ہوا کاغذ ۔

Vateria : (n) [f. Abraham Vater a German botanist.] ایشیائی درختوں کی ایک جنس ۔

Vaterite : (n) [f. Heinrich Vater, a 'German minerolgist'.] ایک معدنی شے ($CaCO_3$) ۔

Vates : (n) [L.] (۱) الہامی شاعر ۔ (۲) (جمع) قدیم فرانسیسی کاہنوں کی جماعت ۔

Vatful : (n) ناند بھر؛ حوض بھر ۔

Vatic : (a) الہامی؛ پیغمبرانہ ۔

Vatican : (n) [Fr. or L. 'Vaticanus'.] (۱) ویٹیکن: پاپائے روما کی محل سرا جو شہر روما میں ویٹیکن پہاڑی پر واقع ہے ۔ (۲) پاپائی حکومت ۔ (۳) ویٹیکن کے فنی یا ادبی نمونے ۔

Vatican : (a) ویٹیکن کا؛ ویٹیکن سے متعلق ۔

Vatican city : (n) ویٹیکن کا؛ شہر ویٹیکن کا ۔

Vatican Council : (n) تمام دنیا کے عیسائیوں کی مجلس جو سنہ ۱۸۶۹ء سے ۱۸۷۰ء تک ویٹیکن میں منعقد ہوئی اور جس میں یہ طے ہوا کہ پاپائے روم جب منصبی حیثیت سے منبر پر تقریر کر رہا ہو تو معصوم ہے ۔

Vaticanism : (n) معصومیت پاپائی کا عقیدہ ۔

Vaticanist : (n) معصومیت پاپائی کا قائل ۔

Vaticanist : (a) معصومیت پاپائی کے عقیدے سے یا اس کے معتقدوں سے متعلق ۔

Vaticide : (n) نبی کُش ۔

Vaticinal : (a) [L. 'vaticinus'.] الہامی؛ پیغمبرانہ ۔

Vaticinate : (v) [L. 'vaticinari'.] پیشن گوئی کرنا؛ آنے والے واقعات کی خبر دینا ۔

Vaticination : (n) (۱) پیشن گوئی؛ پیش گوئی؛ خبرغیب ۔ (۲) پیغمبرانہ صلاحیت یا قابلیت ۔

Vaticinator : (n) (شاذ) نبی؛ پیشن گو ۔

Vatman : (n) وہ شخص جو ناند میں دھوتا، رنگتا یا پکاتا ہے ۔

Vatted : (a) ناند میں رکھی ہوئی (خصوصاً شراب)؛ پکی (شراب) ۔

Vau : (n) [Gr.'Wau'.] قدیم یونانی حروف تہجی کا چھٹا حرف ۔

Vaucheria : (n) [f. Jean Pierre Etrenne Vaucher a Swiss botanist.] (۱) سبزاشنا کی ایک جنس ۔ (۲) سبزاشنا: ہری کائی ۔

Vaude : (n) (۱) غنائی ناٹک: مختصر ناٹک جس میں بیچ بیچ میں گانا بجانا بھی ہوتا ہے ۔ (۲) ٹیپ دار گیت جو فرانسیسی گاتے ہیں اور جو عموماً طنزیہ ہوتا ہے ۔ (۳) بچ میل تماشا : چوں چوں کا مربا ۔ (٤) (تاریخ) دوستوں کی سنگت کا گیت (خصوصاً نارمنڈی کے شاعر بیسلین کا) ۔

Vaudeville : (n) [Fr.] دیکھو Vaude

Vaudevillian : (n) غنائی ناٹک یا بچ میل تماشے کا ایکٹر ۔

Vaudevillian : (a) غنائی ناٹک یا بچ میل تماشے سے متعلق ۔

Vaudevillist : (n) دیکھو Vaudevillian

Vaudois : (n) [Fr.] (جمع) والڈوی؛ ووڈی؛ سوئستان کے مقام ووڈ کا باشندہ یا وہاں کی بولی ۔

Vaudois : (a) ووڈی : مقام ووڈ کا ۔

Vaudoux : (n) [Fr.] (۱) سفلی جادو ۔ (۲) دیکھو Voodoo ۔

Vaudy : (a) [Origin unkn.] (۱) (اسکاچستان) مسرور؛ شاداں ۔ (۲) (اسکاچستان) بھڑکیلا؛ نمائشی؛ فوق البھڑک ۔

Vault : (n) [ME.'Voute, Vaute'.] (۱) محرابی یا قوسی چھت؛ مسلسل محراب؛ ہم مرکز محرابوں کا سلسلہ ۔ (۲) محراب نما یا گنبد نما چیز جو چھت کی طرح سایہ کئے ہو ۔ (۳) محرابی چھت کا کمرا؛ دالان ۔ (٤) گرجے یا مقبرے کا تہ خانہ جس میں مردے دفن ہوتے ہیں ۔ (٥) (تشریح) عقد (کسی جوف کا)؛ محرابی یا قوسی ساخت (بدن کے کسی حصے کا ) ۔ (٦) گنبد فلک ۔ (۷) فولاد کی بھٹی کا اندرونی حصہ ۔ (۸) تہ خانہ؛ سردابہ؛ قبہ ۔ (۹) غار؛ کھوہ؛ کہف ؛ گپھا ۔ (۱۰) کھڈی کا گڑھا ۔ (۱۱) ابتدائی سوسینہ کے بازوؤں کے درمیان کا محرابی غلاف ۔ (۱۲) فرج کے اوپر کا محرابی حصہ جو فم رحم کے گرد ہوتا ہے ۔ (۱۳) کھوپڑی ۔

The vault of heaven : گنبد فلک ۔

Vault : (n) زقند؛ کود؛ جست؛ چھلانگ ۔

Vault : (v) (۱) قوسی چھت بنانا؛ محراب بنانا ۔ (۲) محراب کی طرح بن جانا؛ محراب سی بنانا (کسی چیز کے اوپر) ۔ (۳) محرابی شکل میں موڑنا یا اٹھانا ۔ (٤) محراب یا قوس کی شکل میں مڑنا ۔ (٥) (قدیم) دفن کرنا ۔

Vault : (v) [OFr. 'volter, voulter'.] (۱) جست کرنا؛ کودنا؛ اچھلنا (خصوصاً ہاتھ یالکڑی ٹیک کر) ۔ (۲)ہاتھ یا لکڑی ٹیک کر پھاند جانا (پھاٹک وغیرہ کو) ۔ (۳) تیزی سے حاصل کرنا؛ جلد حاصل کرنا یا کرانا ۔

Vault rib : (n) محرابی چھت کی محراب ۔

Vaultage : (n) محراب دار جگہ؛ قوسی تہ خانہ ؛ محرابوں کا سلسلہ ۔

Vaulted : (a) (۱) محرابی؛ قوسی؛ محراب دار؛ محراب نما ۔ (۲) محرابی چھت کا ۔

Vaulter : (n) جست کرنے والا (خصوصاً لکڑی ٹیک کر) ۔

Vaulting : (n) (۱) محراب دار چھت یا کمرے کی ساخت ؛ محراب دار چھت یا کمرہ بنانا ۔ (۲) محرابی چھت کی عمارت ۔ (۳) محرابوں کا مجموعہ؛ محرابوں کا نمونہ ۔

Vaulting : (n) جست لگانا (خصوصاً لکڑی ٹیک کر ورزشی مشق کے لئے) ۔

Vaulting horse : (n) جست کی مشق کے لئے لکڑی کا گھوڑا ۔

Vaultman : (n) (۱) برف کے کارخانے یا شیر خانے کا ملازم ۔ (۲) فلم کی نیگیٹو رکھنے کے کمرے کا محافظ ۔

Vaulty : (a) محرابی چھت سے مشابہ؛ محراب نما؛ قوسی ۔

Vaunt- : (prefix) دیکھو Vant

Vaunt : (n) شیخی؛ ڈینگ ۔

Vaunt : (v) [AFr. 'Vaunter'.] (۱) شیخی بگھارنا؛ ڈینگ مارنا ۔ (۲) (کسی چیز پر) فخر کرنا ۔

Vaunt - courier : (n) [Fr. 'avant courrier'.] ہراول ؛ نقیب ؛ پیش‌سوار؛ پیش رو ۔

Vaunted : (a) بہت زیادہ تعریف کیا ہوا؛ آسمان پر چڑھایا ہوا ۔

Vaunter : (n) (قدیم) شیخی باز؛ لاف زن؛ ڈینگیا ۔

Vauntery : (n) شیخی بازی؛ لاف زنی ۔

Vauntful : (a) شیخی باز؛ لاف زن ۔

Vauntingly : (adv.) شیخی سے؛ ڈینگ مارتے ہوئے ۔

Vauntlay : (n) شکار کے گزر جانے کے بعد اور جھنڈ کے بقیہ جانوروں کےآنے سے پہلے کتوں کو شکار پر چھوڑنا ۔

Vaunty/Vauntie : (a) شیخی باز؛ لاف زن ۔

Vauquelinite : (n) [f. L. N. Vauquelin, a French Chemist.] (معدنیات) سیسہ اور تانبے کا کرومیٹ $(Pb\,Cu)_3\,(Cr\,O_4\,PO_4)_2$ ۔

Vaurien/Vaut- rien/Vaut rien : (n) [Fr.] بے مصرف آدمی؛ بے کار؛ اوباش ۔

Vauxite : (n) [f. George Vaux, an American lawyer and naturalist.] ایک معدنی شے $(Fe\,AL_2\,(PO_4)\,(OH)_2\,7H_2O)$ ۔

Vavasory : (n) درمیانی وابستہ کی اراضی ۔

Vavasour : (n) [OFr. 'vavas(s)our'.] تعلق دار سے نیچے کا لگان دار؛ درمیانی وابستہ؛ نظام جاگیرداری میں وہ لگان دار جو بادشاہ یا بڑے جاگیردار سے اراضی پاتا تھا اور اپنی طرف سے چھوٹے اسامیوں کو دیتا تھا۔

Vaward : (n) (۱) (قدیم) دیکھو Vanguard۔ (۲) سب سے آگے کا حصہ؛ اگلا حصہ۔

've : have کا اختصار۔

Veadar/We-adar : (n) [Heb. 'We- adhar'.] یہودی سال کا ماہ کبیسہ جو انتیس دنوں کا ہوتا ہے۔

Veal : (n) [AFr. 'Vel', 'Veel'.] بچھڑے کا گوشت (پکانے کے لئے۔

Veal : (v) گوشت کے لئے بچھڑے پالنا؛ بچھڑے کو کاٹنا اور پکانا۔

Veal cutlet : (n) بچھڑے کے گوشت کے ٹکڑے۔

Veal skin : (n) بچھڑے کی کھال۔

Vealer : (n) (گوشت کے لئے) ذبح کرنے کے لائق بچھڑا۔

Vealiness : (n) ناپختگی؛ ناتجربہ کاری؛ ادھوراپن؛ نابالغی۔

Vealy : (a) (۱) بچھڑے سے مشابہ؛ بچھڑے کے گوشت کا سا۔ (۲) (مجازاً) غیر پختہ؛ غیر مکمل؛ خام؛ ناقص۔

Veatchite : (n) [f. John A. Veatch, an Amer. Scientist. ] ایک معدنی شے۔

Vectis : (n) [L.] (۱) وضع حمل کرانے کا ایک آلہ جس کے ذریعے بچے کے سر کے نکلنے میں آسانی پیدا کی جاتی ہے۔ (۲) آنکھ کی جراحی میں استعمال ہونے والا ایک آلہ۔

Vectitation : (n) [L. 'Vectitare'.] پہنچانا؛ لے جانا؛ پہنچایا جانا؛ لے جایا جانا۔

Vector : (n) [L.] (۱) (ارضیات) فرضی خط جس کا طول اور سمت معین مگر مقام غیر معین ہو؛ خط حامل۔ (۲) حامل مرض؛ حامل جراثیم؛ جو مرض کے جراثیم کو اپنے جسم میں لے کر دوسروں تک پہنچائے ؛ چھوت بر ۔ (۳) (خصوصاً ہوائی جہاز کا) راستہ؛ سمت۔ (۴) میلان قوت عمل۔ (۵) سمتی مقدار۔

Radius vector : نصف قطر حامل؛ خط حامل۔

Vector : (v) (ہوائی جہاز یا میزائل کی) ریڈیو کے ذریعہ رہنمائی کرنا۔

Vector addition : (n) جمع سمتیات۔

Vector product/-cross product : (n) حاصل ضرب سمتیات۔

Vector psychology : (n) سمتی نفسیات۔

Vector quantity : (n) سمتی مقدار؛ سمتیہ؛ وہ مقدار جو خطِ حامل سے ظاہر کی جائے۔

Vector sum : (n) جمع سمتیات کا حاصل جمع۔

Vectorial : (a) خطِ حامل سے متعلق۔

Vectorial angle : (n) حاملی زاویہ۔

Vectorially : (adv.) خطِ حامل کے طور پر۔

Vecturist : (n) ٹکٹ کلکٹر۔

Veda : (a) [Skr.] وید؛ ہندوؤں کی مقدس کتابوں میں سے قدیم ترین۔

Vedaic : (a) ویدی : وید کا یا اس کے متعلق۔

Vedaism : (n) ویدی عقیدوں اور اصولوں کا نظام۔

Vedalia : (n) [mod. L.] بھونروں کی ایک جنس۔

Vedanta : (n) [Skr.] ویدانت؛ ویدی فلسفہ؛ ہندوؤں کا فلسفہ جو وید پر مبنی ہے۔

Vedantic : (a) (۱) ویدانتی؛ ویدی فلسفے سے متعلق۔ (۲) ویدی۔

Vedantism : (n) ویدی فلسفہ۔

Vedantist : (a) دیکھو Vedantic

Vedantist : (n) ویدانت کا عالم۔

Vedda/Wedda : (n) [Sinhalese.] ویدا؛ سری لنکا کی ایک قدیم غیر متمدن قوم کا شخص (جو اب بھی جنگلوں میں پائی جاتی ہے)۔

Vedette : (n) [Fr.] سوار سنتری جو فوج کی بیرونی چوکی کے سامنے پہرے پر ہو ۔

Vedette boat : (n) ایک قسم کی چھوٹی کشتی جس سے بحریہ کی جنگ میں جاسوسی کا کام لیا جاتا ھے ۔

Vedette post : (n) دو یا زیادہ سوار سنتریوں کی چوکی جن میں سے ایک ہمیشہ پہرے پر رہتا ھے ۔

Vedic : (a) ویدی؛ وید کا یا اس سے متعلق ۔

Vedic : (n) وید کی زبان؛ قدیم سنسکرت ۔

Vedism : (n) ویدی عقیدوں اور اصولوں کا نظام ۔

Vedro : (n) [Russ.] روس کا سیال شے ناپنے کا ایک پیمانہ جو ۲۰۷ امپیریل گیلن کے برابر ھوتا ھے ۔

Vee : (n) (۱) انگریزی حرف V ۔ (۲) حرف V کی شکل کی کوئی چیز ۔

Vee : (v) حرف V کی شکل میں بنانا ۔

Vee-belt : (n) دیکھو V-Belt

Vee-thread : (n) فانہ درز چوڑی؛ وی چوڑی ۔

Veep : (n) نائب صدر ۔

Veer : (n) رخ بدلنا؛ سمت بدلنا ۔

Veer : (v) [(M) Du. 'vieren'.] ڈھیلا کرنا؛ چھوڑنا ۔

To veer and haul : (۱) (رسی) باری باری سے چھوڑنا یا کھینچنا ۔ (۲) ہوا کا کبھی ادھر سے کبھی ادھر سے چلنا ۔ (۳) (مجازاً) شش و پنج میں ہونا؛ حیص بیص میں ھونا ۔

Veer : (n) [Fr. 'virer'.] (۱) پلٹنا؛ رخ بدلنا (ھوا وغیرہ کا خصوصاً بائیں سے دائیں کو) ۔ (۲) (مجازاً) رائے، ارادہ، طرز عمل یا گفتگو بدلنا؛ رنگ بدلنا؛ پلٹنا ۔ (۳) (سکان گھمانے سے) جہاز کو موڑنا یا اس کا مڑنا ۔ (٤) سمت بدلنا ۔

Veer away : (v) (رسی وغیرہ کو) ڈھیلا کرنا؛ چھوڑنا ۔

Veering : (n) پلٹنا؛ رخ بدلنا (خصوصاً بائیں سے دائیں کو)؛ خصوصاً جہاز کا رخ بدلنا ۔

Veering : (a) پلٹنے والا؛ بدلنے والا؛ گھٹنے بڑھنے والا ۔

Veeringly : (adv.) پلٹتے ہوئے؛ گھٹتے بڑھتے ہوئے؛ رخ بدلتے ہوئے؛ رنگ بدلتے ہوئے ۔

Veery : (n) [perhaps imitative.] جنوبی امریکا کا ایک خوش الحان پرند ۔

Veg : (n) (مقامی) Vegetable کا مخفف ۔

Vega : (n) [Sp.] (۱) ہسپانیہ یا ہسپانوی امریکا کا نشیبی مرطوب زرخیز اور سر سبز خطہ؛ دلدلی سبزہ زار ۔ (۲) کیوبا کا تمباکو کا کھیت ۔

Vega : (n) [Sp.] نسر واقع؛ صورت شلیاق کا روشن ترین ستارہ ۔

Vegan : (n) صرف نباتی غذا کھانے والا؛ سبزی خور ۔

Vegan : (a) صرف نباتی غذا کھانے والوں سے متعلق ۔

Veganism : (n) کٹر سبزی خوری ۔

Vegetability : (n) نباتیت ۔

Vegetable : (n) (۱) نبات ۔ (۲) ترکاری؛ سبزی ۔

Vegetable : (a) [Fr. or late L. 'vegetabilis'.] (۱) نباتی؛ نبات کا ۔ (۲) ترکاری کا؛ اہم واقعات سے خالی؛ بے تنوع؛ یک رنگ؛ اکتا دینے والا ۔

Vegetable acid : (n) نباتی ترشہ؛ نامیاتی تیزاب جو پودوں سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Vegetable alkali : (n) پوٹاش کا کاربونیٹ ۔

Vegetable bezoar : (n) پتھری جو جگالی کرنے والے جانوروں کے پیٹ میں بعض چارے کے ریشوں سے بن جاتی ھے ۔

Vegetable black : (n) (۱) کاجل جو نباتی روغن کو جلاکر بنایا جاتا ھے ۔ (۲) بعض قسم کے سیاہ رنگ ۔

Vegetable butter : (n) وناسپتی تیل سے بنایا ہوا مکھن ۔

Vegetable casein : (n) دیکھو Legumin

Vegetable colic : (n) (طب) قولنج نباتی ۔

Vegetable colour : (n) نباتی رنگ (جو درختوں سے حاصل کیا جاتا ھے) ۔

**Vegetable fat : (n)** نباتی روغن ۔

**Vegetable ivory : (n)** عاج نباتی ۔

**Vegetable jelly : (n)** سفیدہ؛ پکٹن ۔

**Vegetable kingdom : (n)** عالم نباتات ۔

**Vegetable leather : (n)** (۱) ایک پودا ۔ (۲) سوت کے گودڑ سے بنایا ہوا مصنوعی چمڑا ۔

**Vegetable leaves : (n)** ساگ ۔

**Vegetable marrow : (n)** گھیا؛ کدو ۔

**Vegetable mould : (n)** نباتی مٹی؛ زمین کی اوپر کی سطح جو سڑے گلے پتوں یا نباتیات وغیرہ سے بنی ہو ۔

**Vegetable oil : (n)** نباتی تیل؛ روغن نبات ۔

**Vegetable oyster : (n)** دیکھو Salsify

**Vegetable parchment : (n)** چرمی کاغذ ۔

**Vegetable pathology : (n)** مرضیات نباتات ۔

**Vegetable physiology : (n)** علم عضویات نباتات ۔

**Vegetable silk : (n)** بعض درختوں کے بیج کے غلاف سے بننے والا ریشم ۔

**Vegetable soul : (n)** روح نباتی (جس کی خصوصیت صرف نشوو نما ھے) ۔

**Vegetable sponge : (n)** اسفنج نباتی؛ ترونی کا اسفنج (خشک ترونی کا) ۔

**Vegetable stock : (n)** سبزی کی یخنی ۔

**Vegetable tallow : (n)** ایک روغنی مادہ جو پودوں سے حاصل ہوتا ھے اور چربی سے مشابہ ہوتا ھے ۔

**Vegetable tanning : (n)** نباتی دباغت ۔

**Vegetable wax : (n)** موم یا موم جیسا مادہ جو پودوں سے نکلتا ھے ۔

**Vegetable weevil : (n)** ترکاریوں میں لگنے والا ایک قسم کا کیڑا ۔

**Vegetablize : (n)** نباتی بنانا ۔

**Vegetably : (adv.)** نبات کی طرح ؛ سبزی کی طرح ۔

**Vegetal : (a)** (۱) نباتی ۔ (۲) حیاتی؛ جو نباتات اور حیوانات میں مشترک ہو؛ نموی؛ روئیدگی ۔ (۳) دیکھو Vegetable ۔

**Vegetal : (n)** پودا؛ ترکاری؛ نبات سبزی ۔

**Vegetal functions : (n)** وظائف حیاتی (نمو وغیرہ) ۔

**Vegetality : (n)** نباتیت ۔

**Vegetalize : (v)** جنینی خلیوں سے نموی خاصیت ظاہر کرانا ۔

**Vegetarian : (n)** (۱) نبات خور؛ حامی نبات خوری؛ صرف نباتی غذا کھانے والا؛ اس کی حمایت کرنے والا؛ سبزی خور ۔ (۲) کٹر چینی فرقے کا رکن ۔

**Vegetarian : (a)** (۱) نبات خور یا سبزی خوری سے متعلق ۔ (۲) (جانور) نبات خور ۔ (۳) نباتی : صرف سبزیوں کا ۔

**Vegetarian food : (n)** نباتی غذا ۔

**Vegetarianism : (n)** نبات خوری؛ اصول نبات خوری؛ سبزی خوری ۔

**Vegetate : (v) [L. 'vegetare'.]** (۱) اُگنا؛ نمو پانا ۔ (۲) نمو پذیر ہونا؛ بڑھنا (پودے کی طرح) ۔ (۳) (مجازاً) بے کاری یا بے شغلی کی زندگی گزارنا؛ یك رنگ اور بے لطف زندگی گزارنا؛ صرف جیے جانا؛ الگ تھلگ زندگی بسر کرنا ۔ (٤) اگانا ۔

**Vegetation : (n)** (۱) بالیدگی؛ نمو؛ نشو ۔ (۲) (مجازاً) بیکاری؛ بے شغلی ۔ (۳) روئیدگی؛ نباتات بہ حیثیت مجموعی؛ پودے اور گھاس؛ سبزہ ۔ (٤) نابت؛ پھنسیاں؛ کوئی چیز جو فطری طور پر یا مرض کے طور پر سطح جسم پر ابھری ہوئی ہو ۔

**Vegetational : (a)** بالیدگی سے متعلق؛ روئیدگی سے مشابہ؛ نمو کی طرح کا ۔

**Vegetationless : (a)** روئیدگی سے خالی؛ بے سبزہ ۔

**Vegetative : (a)** (۱) نمو کا؛ نموئی ۔ (۲) نمو پذیر؛ نامی ۔ (۳) زر خیز؛ نمو بخش (زمین) ۔ (٤) (مجازاً)

بیکار؛ بے شغل؛ بے شغلی کا ۔ (۵) نمو کنندہ؛ روئندہ ۔ (٦) نباتی ۔ (۷) (ریاضیات) طبیعی افعال کی حرکت یا استعمال کا؛ غیر ارادی جسمانی حرکت پر اثر کرنے والی ۔

Vegetative cell : (n) جسمی خلیہ ۔

Vegetative nervous system : (n) مشارکی نظامِ اعصاب ۔

Vegetative pole : (n) قطب روئیدگی؛ نبتی قطب ۔

Vegetatively : (adv.) (۱) نمو پذیری سے ۔ (۲) بیکاری یا بے شغلی کی حالت میں ۔

Vegetativeness : (n) (۱) نمو پذیری ۔ (۲) زرخیزی؛ نموبخشی ۔ (۳) بے کاری؛ بے شغلی ۔

Vegetive : (a) (۱) نمو کا؛ نموئی ۔ (۲) زرخیز؛ نمو بخش ۔

Vegeto - : جزو ترکیبی بمعنی "نباتی"؛ "حیاتی" ۔

Vegeto-animal : (n) نباتی حیوان ۔

Vehemence : (n) [Fr.] (۱) تیزی؛ تندی؛ شدت؛ جوش ۔ (۲) حد سے زیادہ تندی، جوش یا شغف ۔

Vehement : (a) [Fr. or L. 'vehemens'.] (۱) شدید؛ پرزور؛ پرجوش؛ جوشیلا ۔ (۲) تند و تیز؛ سخت ۔ (۳) جان توڑ؛ جانفشانی کا ۔

Vehemently : (adv.) پُر زور طریقے سے؛ شدت سے؛ جوش سے ۔

Vehementness : (n) شدید ہونا؛ شدت؛ پُرجوش ہونا ۔

Vehicle : (n) [Fr. 'vehicule' or L. 'vehicul'] (۱) سواری : کسی قسم کا مرکب جو خشکی میں استعمال ہو؛ گاڑی ۔ (۲) ذریعہ استعمال محلول؛ وہ چیز جس میں کوئی رنگ یا دوا وغیرہ گھول کر یا ملا کر استعمال کی جائے؛ بدرقہ ۔ (۳) ذریعۂ اظہار؛ وسیلۂ اظہار ۔ (٤) واسطہ؛ وسیلہ ۔ (۵) (مصوری) سیال شے (مثلاً پانی، تیل وغیرہ) جس میں رنگ ملاتے ہیں ۔ (٦) وہ برتن جس میں رکھ کر کوئی چیز لے جاتے ہیں ۔ (۷) جسم؛ شکل ۔ (۸) بودھ مذہب کا ذریعہ نجات ۔ (۹) فنی صلاحیت کے اظہار کا ذریعہ؛ فن کا نمونہ ۔

Vehicle : (v) سواری میں لے جانا؛ برتن میں رکھنا اور لے جانا ۔

Vehicular : (a) (۱) مرکبی؛ سواری کا؛ جو سواری کے ذریعہ منتقل ہو ۔ (۲) سواری کا کام دینے والا؛ سواری جیسا ۔

Vehiculatory : (a) سواری جیسا؛ سواری سے متعلق ۔

Vehme/Fehme : (n) [mod. G.] (۱) جرمنی کا بے ضابطہ خفیہ عدالتی نظام جو خصوصاً ویسٹ فیلیا میں چودھویں اور پندرھویں صدی میں قائم تھا ۔ (۲) بے ضابطہ خفیہ عدالت ۔

Vehmgericht : (n) [G. 'vetmgericht'.] دیکھو Vehme

Vehmic : (a) بے ضابطہ خفیہ عدالت سے متعلق ۔

Veil : (n) [AFr. 'veile' & 'veil'.] (۱) نقاب؛ مقنع ۔ (۲) پردہ ۔ (۳) (مجازاً) بھیس؛ آڑ ۔ (٤) پادری کے عصا کا پرتلہ ۔ (۵) (نباتیات، حیوانیات) پردہ؛ جھلی؛ غشاء؛ غلاف ۔ (٦) آواز کا بھاری پن (خواہ مستقل ہو یا عارضی) ۔ (۷) وہ جھلی جس میں نوزائیدہ بچے کا منہ لپٹا ہوا ہوتا ہے ۔

Behind the veil : موت کے بعد کی نامعلوم زندگی میں؛ آخرت میں ۔

Beyond the veil : آخرت میں ۔

The veil : راہبہ کی زندگی ۔

To draw, throw or cast a veil over : کسی مسئلے سے پہلو بچانا ۔

To take the veil : راہبہ بن جانا؛ خانقاہ میں داخل ہونا ۔

Under the veil of : آڑ میں ۔

Within the veil : عالم آخرت میں ۔

Veil : (v) (۱) نقاب چڑھانا؛ چھپانا ۔ (۲) چھپنا؛ خود کو چھپانا ۔ (۳) خانقاہ میں داخل کرنا؛ راہبہ بنانا ۔ (٤) نقاب کا کام کرنا؛ چھپانا ۔ (۵) (مجازاً) پوشیدہ کرنا؛ پنہاں کرنا؛ نہاں رکھنا ۔ (٦) ہلکا کرنا؛ مدھم کرنا؛ ملائم کرنا ۔

Veiled : (a) (۱) نقاب پوش؛ پردہ پوش ۔ (۲) (نباتیات) غشاء دار؛ جھلی دار؛ غلاف دار ۔ (۳) پوشیدہ ؛ چھپا ہوا ؛ اوجھل ۔ (٤) (مجازاً) مخفی؛ دزدیدہ ۔ (۵) (آواز) دبی ہوئی؛ غیر واضح ۔

Veiled resentment : (n) چھپی ہوئی خفگی ۔

Veiledly : (adv.) چھپا کر؛ پوشیدہ طور پر ۔

Veiling : (n) (۱) نقاب ڈالنا؛ چھپانا ۔(۲) نقاب؛ پردہ ۔ (۳) نقاب کا کپڑا ۔

Veilless : (a) بے نقاب؛ بے پردہ ۔

Veillike : (a) نقاب سے مشابہ؛ نقاب نما ۔

Veiltail : (n) یک قسم کی سرخ مچھلی جس کی دم بہت لمبی اور تقریباً شفاف ہوتی ہے ۔

Veilleuse : (n) [Fr.] فانوس؛ قندیل ۔

Vein : (n) [Fr. 'veine'.] (۱) ورید : جھلی دار رگیں جو قلب میں خون لے جاتی ہیں ۔ (۲) رگ ۔ (۳) (حشریات، نباتیات) کیڑوں یا پتوں کی نسل ۔(٤) (ارضیات، کان کنی) طبقۂ ارض کا شگاف جس میں معدنی شے ہو؛ شگاف؛ رگہ ۔ (٥) لکڑی، سنگ مرمر وغیرہ میں کسی دوسرے رنگ کی دھاری ۔(٦) (مجازاً) طبیعت؛ رنگ؛ انداز ۔(۷) زمین کی درز یا نالہ جس سے پانی بہتا ہو؛ ایسی نالی سے پانی کا بہنا ۔ (۸) (کان کنی) دھات کی پرت؛ طبقہ؛ شگاف جس میں پانی بھرا ہو ۔(۹) پانی کی نالی یا رستہ ۔ (۱۰) ہوا کا بہاؤ : ہوا کا راستہ ۔ (۱۱) طرزِ فکر؛ ذریعۂ اطلاع ۔ (۱۲) (مجازاً) مخصوص طرز تحریر یا اظہار (تحریر یا تقریر میں) ۔ (۱۳) کیفیتِ مزاج ۔ (۱٤) موج؛ لہر؛ سیل؛ دماغی کیفیت؛ دماغی یا ذہنی حالت ۔ (۱٥) جھینگا مچھلی کی آنتیں یا دوسری اندرونی ساخت جو پکنے اور خول اتارنے کے بعد سیاہ رنگ کی نظر آتی ہیں ۔

Azygous vein : ورید مجرد ۔

Central vein : ورید مرکزی ۔

In a vein : (کسی چیز کے لئے) موزوں طبیعت ہونا ۔

Jugular vein : حبل الورید؛ شاہ رگ؛ وداج ۔

Pulmonary vein : ورید شریانی؛ جو پھیپھڑوں سے بائیں طرف صاف کیا ہوا خون پہنچاتی ہے ۔

Systemic vein : ورید اصلی؛ نالی جو تمام اعضاء سے دائیں طرف وریدی خون پہنچاتی ہے ۔

Vein : (v) (۱) مخطط کرنا؛ نسوں کی شکل میں منقش کرنا ۔ (۲) رگوں یا نسوں سے بھرنا ۔(۳) نس کی طرح پھیل جانا ۔

Vein ending : (n) چھوٹی ورید؛ چھوٹی رگ یا نس؛ رگیزہ ۔

Vein quartz : (n) سنگ مردہ جو مٹی میں ملی ہوئی حالت میں پایا جاتا ہے ۔

Vein-stone : (n) (۱) مٹی ملی دھات؛ خام معدنی شے؛ سنگ معدن؛ گلِ معدن ۔(۲) دیکھو Phlebolit/-lith ۔

Veinage : (n) رگوں یا نسوں کا سلسلہ؛ رگی نظام ۔

Veinal : (a) رگوں یا نسوں سے متعلق؛ رگی ۔

Veined : (a) (۱) رگ دار؛ نس دار ۔(۲) رگوں کی شکل میں بنا ہوا؛ ادردہ دار ۔

Veining : (n) (۱) رگوں یا نسوں کی شکل کا نشان ڈالنا ۔ (۲) رگوں یا نسوں کی ترتیب؛ رگ بندی؛ رگی ترتیب ۔

Veinless : (a) بے رگ؛ بے نس؛ بے ورید؛ بے نسوں کا؛ بے دھاری کا ۔

Veinlet : (n) دیکھو Vein ending

Veinlike : (a) ورید نما؛ نس یا رگ کا سا ۔

Veinous : (a) (۱) رگوں سے بھرا ہوا؛ کثیر رگہ ۔(۲) رگوں کا؛ ورید باش ۔(۳) بڑی اور نمایاں رگوں والا ۔

Veinstuff : (n) دیکھو Gangue

Veinule/Veinulet : (n) دیکھو Vein ending

Veiny : (a) (۱) جس میں رگیں یا نسیں کثرت سے ہوں؛ کثیر رگہ؛ رگ دار ۔ (۲) جس کی رگیں ابھری ہوئی نظر آتی ہوں ۔

Velamen : (n) [L. 'velare'.] (نباتیات) غشاء؛ جھلی ۔

Velamentous : (a) غشاء سے متعلق؛ غشائی ۔

Velamentum : (n) دیکھو Membrane

Velar : (a) [L. 'velaris'.] (۱) غشائی؛ جھلی کے پردے سے متعلق؛ شراعی ۔ (۲) (صوتیات) حَنَکی حرف ۔ (۳) (حیوانیات) رق سے متعلق؛ رقی ۔

Velar : (n) غشائی یا حلقی حروف جو تالو کے نرم حصے سے ادا ہوں؛ حنک حلقی حروف ۔

Velar gutturals : (n) دیکھو Velar

Velaric : (a) حَنَکی ۔

Velarium : (n) [L.] (۱) (قدیم روم) بڑا شامیانہ جس سے تھیٹر کو دھوپ یا بارش سے محفوظ رکھتے تھے ۔ (۲) (حیوانیات) غشاء حاشیہ ۔

Velate/-ed : (a) (۱) (حیوانیات) رق دار؛ جھلی دار: غشاء پوش ۔ (۲) (نباتیات) غلاف دار؛ جھلی دار ۔

Velation : (n) غشاء پوش ہونا؛ غشائی تشکیل ۔

Veld/Veldt/Velt : (n) [S. Afr. Du. 'veld'.] جنوبی افریقہ کا کھلا سبزہ زار یا بے احاطہ خطہ؛ گھاس کی زمین؛ جنوبی افریقہ کا وہ حصہ جو درختوں سے خالی ہو یا جس میں بہت کم درخت ہوں ۔

Veld-cornet : (n) دیکھو Field-cornet

Veld grass : (n) جنوبی افریقہ کی ایک گھاس ۔

Veld pig : (n) جنوبی افریقہ کا بڑے سر والا سور ۔

Veld rat : (n) جنوبی افریقہ کا دھاری دار چوہا ۔

Veld-shoe/Veldt- : (n) [S. Afr. Du. 'veldschoen'.] بے کمائے ہوئے چمڑے کا ہلکا جوتا ۔

Velella : (n) [L. 'velum'.] (حیوانیات) سیفن بردار بحری مرجانیہ کی ایک جنس یا اس جنس کا مرجانیہ ۔

Veleta : (n) [Sp.] ایک انگریزی رقص ۔

Veliferous : (a) (حیوانیات) غشاء پوش؛ غشاء بردار ۔

Veliform : (a) غشاء نما ۔

Veliger : (n) [mod. L.] (حیوانیات) غشاچہ؛ غشائی لاروا ۔

Veligerous : (a) غشاء دار؛ غشاء پوش ۔

Velites : (n) [L.] (قدیم روما) ہلکے ہتھیار بند سپاہی؛ سبک پوش ۔

Vell : (n) [Var. of Fell] (بولی) گھاس کاٹنا (جلانے کے لئے) ۔

Vell : (n) [Origin unkn.] بچھڑے کا معدہ جو پنیر بنانے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Velleda moth : (n) ایک قسم کا پروانہ ۔

Velleity : (n) [med. L. 'velleitas'.] (۱) خفیف ارادہ (جو عمل کا محرک نہ ہو)؛ تامل ۔ (۲) (جمع) محض خواہش یا رجحان ۔

Vellon : (n) [Sp.] تانبہ جو ہسپانوی سکوں میں استعمال ہوتا ہے ۔

Vellozia : (n) [mod. L., f. Jose Velloso Xavier, a botanist.] برازیلی پودوں کی ایک جنس ۔

Vellum : (n) [ME. 'velin'.] (۱) بچھڑے کے چمڑے کا بنا باریک تختہ جس پر (کاغذ کی جگہ) لکھا جاتا تھا ۔ (۲) لکھنے کی باریک جھلی کا تختہ یا ٹکڑا؛ جھلی پر لکھی تحریر ۔ (۳) دیکھو Vellum paper۔ (٤) نیم شفاف کاغذ (عکس یا چربہ اتارنے کے لئے) ۔ (۵) کتاب کی جلد لگانے کا کپڑا جو جھلی سے مشابہ لگتا ہے ۔ (٦) دیکھو Membrane ۔

Vellum : (a) جھلی سے مشابہ؛ رقی ۔

Vellum cloth : (n) عکس یا چربہ اتارنے کا کپڑا ۔

Vellum paper : (n) جھلی نما کاغذ جو جھلی کی طرح بنا یا جاتا ہے؛ رقی کاغذ ۔

Vellumy : (a) لکھنے کی جھلی سے مشابہ؛ جھلی نما؛ رقی ۔

Velnon : (adv.) ہر صورت میں؛ دونوں صورتوں میں ۔

Velo : (n) [Fr.] (۱) ایک قسم کی ہلکی گاڑی جسے سوار پاؤں سے چلاتا ہے؛ پاؤں گاڑی ۔ (۲) خصوصاً Tricycle ۔

Veloce : (adv.) [It.] (موسیقی) نہایت تیزی سے (موسیقی کی ہدایت)۔

Velociman : (n) ہاتھ سے چلائی جانے والی ایک قسم کی قدیم ہلکی گاڑی۔

Velocimeter : (n) رفتار پیما ۔

Velocious : (a) [L.] تیز؛ تیز رفتار ۔

Velocipede : (n) [Fr.] (۱) دیکھو Velo ۔ (۲) قدیم سائیکل ۔

Velocipede : (v) پاؤں گاڑی پر چڑھنا یا سفر کرنا ۔

Velocipedist : (n) پاؤں گاڑی پر بیٹھنے والا ۔

Velocitize : (v) لمبے اور تیز رفتار سفر کی وجہ سے گاڑی چلانے والے کو خواب آلود کر دینا یا صحیح رفتار سے بے خبر کردینا ۔

Velocity : (n) [Fr. 'velocite' or L. 'velocita'.] (۱) حرکت؛ رفتار ۔(۲) تیزی؛ سرعت ۔

Relative velocity : اضافی رفتار ۔

Uniform velocity : یکساں رفتار ۔

Variable Velocity : نا یکساں رفتار ۔

Velodrome : (n) وہ عمارت جس میں سائیکل چلانے کے لئے رستے بنے ہوں ۔

Velometer : (n) رفتار پیما (خصوصاً ہوا کا)۔

Velour /Velours: (n) [Fr.] (۱) ہیٹ بنانے والے کی مخملی گدی جس سے وہ ہیٹ پر پالش کرتا ہے اور چکنا بناتا ہے ۔(۲) ایک قسم کا مخمل یا پلوش جو پروشیا میں بنتا ہے ۔ (۳) ملائم ریشے یا روئیں والا اونی کپڑا ۔

Veloute /-sauce : (n) [Fr.] ایک قسم کی چٹنی جو مرغ کے گوشت، کریم، مکھن اور آٹے سے بنتی ہے ۔

Velt-marshal : (n) دیکھو Field-marshal

Velum : (n) [L.] (تشریح، نباتیات، حیوانیات) ایک قسم کا جھلی نما پردہ، خصوصاً تالو کا نرم حصہ؛ غشاء؛ شراع؛ (تشریح) غشاء الحنك؛ غلاف اسفنجی ۔

Velman : (n) [L.] پودوں یا جانوروں کا نرم روئیں دار حصہ ۔

Velure : (n) [OFr. 'velour'.] (۱) ہیٹ بنانے والے کا مخملی گدا جس سے وہ ہیٹ کو پالش کرتا ہے اور اسے چکنا بناتا ہے ۔(۲) مخمل سے مشابہ کپڑا ۔

Velutina : (n) [mod. L. 'velutinus'.] بحری معدہ پایاں کی ایک جنس ۔

Velutinous : (a) [It. 'vellutino'.] مخملی : مخمل کا سا ۔

Velveret : (n) (شاذ) نقلی مخمل جس پر اکثر نقش و نگار بنے ہوتے ہیں ۔

Velvet : (n) [ME.] (۱) مخمل ۔ (۲) مخملی سمور (بارہ سنگھے کے بچے کا) ۔(۳) فائدہ؛ نفع ۔(٤) وہ رقم جس سے جوئے میں جیتنے والا کھلاڑی سب ہی سے آگے ہو ۔(٥) مرکب شراب جس میں نصف شیمپین اور نصف پورٹر ہوتی ہے ۔(٦) دیکھو Velvet sponge ۔ (۷) مخمل جیسی چکنی اور نرم کوئی چیز ۔

On velvet : (۱) نفع میں؛ اچھی، محفوظ اور موافق حالت میں ۔ (۲) (گھڑ دوڑ) ایسی حالت میں کہ بازی جیتنے کی امید ہو ۔

Velvet : (a) (۱) مخملی؛ مخمل کی طرح نرم ۔ (۲) مخمل کا بنا ہوا؛ مخمل سے ڈھکا ہوا؛ مخملی کپڑے میں ملبوس ۔

Velvet : (v) مخمل کی طرح بنانا ۔

Velvet-bean : (n) ایک قسم کا لت دار پودا جس میں مخملی ڈوڈے آتے ہیں ۔

Velvet-brush : (n) برش جس سے مخملی کپڑے جھاڑتے ہیں ۔

Velvet carpet : (n) مخملی قالین ۔

Velvet cloth : (n) ایک قسم کا چمکدار کپڑا جسے کلیسائی عہدہ داران یا عورتیں استعمال کرتی ہیں ۔

Velvet cork : (n) بہترین قسم کا کارک جو سرخی مائل رنگ کا ہوتا ہے ۔

Velvet crab : (n) تیرنے والے کیکڑے کی ایک جنس ۔

Velvet-dock : (n) ایک قسم کی بوٹی جس کی پتیاں نرم روئیں دار ہوتی ہیں ۔

Velvet-duck : (n) ایک قسم کی بحری بطخ ۔

Velvet fish : (n) بعض قسم کی آسٹریلیائی مچھلیاں جن کا چمڑا مخملی ہوتا ہے ۔

Velvet flower : (n) سدا بہار پھول ۔

Velvet glove : (n) ظاہری نرمی ۔

Velvet grass : (n) یورپ میں پائی جانے والی لمبی گھاس جس کا تنا روئیں دار ہوتا ہے ۔

Velvet leaf : (n) مخملی برگہ؛ خبازی ؛ گلِ خیر ۔

Velvet loom : (n) مخمل یا روئیں دار قالین بنانے کا کرگھا ۔

Velvet moss : (n) شمالی یورپ کی ایک کائی ۔

Velvet paw : (n) (۱) بلی کا پنجہ ۔(۲) (مجازاً) نرمی کے پردے میں ظلم ۔

Velvet pile : (n) کپڑا جس کا رواں مخمل کی طرح نرم ہوتا ہے ۔

Velvet scoter : (n) دیکھو Velvet-duck

Velvet shell : (n) ایک قسم کا بحری معدہ پا ۔

Velvet sponge : (n) ایک قسم کا عمدہ نرم اسفنج ۔

Velvet tamarind : (n) مخملی املی؛ مغربی افریقہ کا ایک درخت ۔

Velvet tread : (n) ایک قسم کا سفید گیہوں؛ آہستہ چال؛ آہستہ قدم ۔

Velvet wheat : (n) ایک قسم کا سفید گیہوں ۔

Velveted : (a) مخمل سے منڈھا ہوا ۔

Velveteen : (n) (۱) نقلی مخمل؛ مخمل کی بناوٹ کا سوتی کپڑا ۔(۲) ایک قسم کا گھٹیا مخمل ۔(۳) مخمل نما سوتی کپڑے کی پتلون وغیرہ ۔(٤) (مجازاً) شکار گاہ کا محافظ ۔

Velvetiness : (n) مخملی ہونا ۔

Velveting : (n) مخمل؛ (جمع) مخمل کی بنی مصنوعات؛ مخمل کے روئیں ۔

Velvety : (a) (۱) مخملی؛ مخمل نما؛ مخمل کا سا ۔ (۲) (مجازاً) چکنا؛ نرم یا ہلکا ۔

Vena : (n) [L.] ورید یا رگ ۔

Vena cave : (n) ورید کلاں؛ ورید اجوف ۔

Vena contracta : (n) ورید منقبض ۔

Vena salvatella : (n) ہاتھ کی ورید جو چھنگلیا سے اوپر کی طرف آتی ہے ۔

Venal : (a) [L. 'venalis'.] (۱) (قدیم) (چیزیں) برائے فروخت : جسے خریدا جا سکے ۔ (۲) ضمیر فروش ؛ زر پرست؛ وہ شخص جو اپنے جذبات یا اپنے اثر کو ہر شخص کے ہاتھ فروخت کرنے کو تیار ہو ۔(۳) ضمیر فرو شانہ ۔

Venality : (n) ضمیر فروشی؛ زر پرستی ۔

Venally : (adv.) ضمیر فروشانہ طریقے سے ۔

Venalness : (n) دیکھو Venality

Venantes : (n) [mod. L.] شکاری مکڑیوں کی ایک صنف ۔

Venatic/-al : (a) [L. 'venaticus'.] شکار کا یا شکار سے متعلق؛ شکاری ۔

Venatically : (adv.) بطور شکار ۔

Venation : (n) [L. 'vena'.] (نباتیات) نسوں کی ترتیب؛ ورید بندی؛ رگ بندی؛ نظامِ عروقی ۔

Venational : (a) نسوں کی ترتیب سے متعلق ۔

Venatorial : (a) [L. 'venatorius'.] (۱) شکار سے متعلق یا منسلک ۔ (۲) شکار کا شوقین ؛ شکاری ؛ شکار کا عادی ۔

Venatory : (a) دیکھو Venatorial

Vencola : (n) [Amer. Sp.] بعض قسم کے امریکی درخت ۔

Vend : (n) (۱) فروخت؛ بیچنے کا موقع ۔ (۲) کوئلے کی فروخت؛ کسی معینہ مدت کے اندر کوئلے کی کل فروخت کی رقم ۔

Vend : (v) [Fr. 'vendre' or L. 'vendere'.] (۱) بکنا؛ فروخت ہونا ۔ (۲) فروخت کرنا؛ بیچنا ۔ (۳) (مجازاً) رائے دینا؛ اظہار کرنا؛ بیان کرنا؛ پیش کرنا ۔

Vend/Vened : دیکھو Wend

Vendace : (n) [OFr. 'vendese'.] ایک قسم کی چھوٹی لذیذ مچھلی جو انگلستان اور براعظم یورپ کی بعض جھیلوں میں پائی جاتی ہے ۔

Vendage : (n) انگور کو توڑنے کا موسم یا فصل ۔

Vendaval : (n) [Fr. 'vent d'aval'.] (۱) زور کی جنوب مغربی ہوا جو موسم سرما میں آبنائے جبرالٹر میں چلتی ہے ۔ (۲) میکسیکو کے ساحل پر موسم خزاں میں چلنے والا ہوا کا جھونکا ۔

Vendean : (n) [Fr. 'vendeen'.] ونڈی واقع فرانس کا باشندہ: ونڈی کی شاہ پسند جماعت کا رکن ۹۵-۱۷۹۳ء -

Vendean : (a) ونڈی کا یا وہاں کا باشندہ -

Vendee : (n) جس کو کوئی چیز بیچی جائے؛ خریدار -

Vender : (n) فروخت کنندہ؛ بائع -

Vendetta : (n) [It.] انتقام قتل کی لڑائی جو خاندانوں میں مسلسل ہوا کرتی ھے (خصوصاً جزائر کارسیکا وغیرہ میں)؛ دشمن داری -

Vendeuse : (n) دیکھو Saleswoman

Vendibility : (n) قابلِ فروخت ھونا؛ بکاؤ ھونا -

Vendible : (a) [L.'vendilbilis'.] قابلِ فروخت؛ بکاؤ -

Vendible : (n) قابلِ فروخت چیز -

Vendibleness : (n) دیکھو Vendibility

Vendibly : (adv.) قابلِ فروخت طور پر -

Vending : (n) بیچنا؛ فروخت کرنا -

Vending machine : (n) وہ مشین جس میں سکہ ڈالنے سے چیزیں بکری کے لئے خود بخود نکل آتی ہیں -

Vendition : (n) [L. 'vendere'.] فروخت؛ بیچنا -

Vendor : (n) (۱) دیکھو Vender - (۲) بائع جائداد -

Vendue : (n) [Du. 'vendu'.] نیلام -

At vendue : نیلام میں؛ نیلام پر -

By vendue : نیلام کے ذریعہ -

Vendue crier/-master : (n) نیلام کرنے والا؛ نیلام کنندہ -

Veneer : (n) [G. 'furni(e)r, fourni(e)r.'] (۱) لکڑی کی باریک تہ - (۲) قیمتی دھات کا پتر - (۳) ظاہری تہذیب کا رنگ روغن - (٤) چٹان وغیرہ کی شکستہ بیرونی تہ - (۵) دیوار کی حفاظتی یا آرائشی استرکاری (اینٹ یا پتھر سے) - (٦) لکڑی کی باریک تہ سے مشابہ کوئی چیز - (۷) بعض قسم کے پروانے -

Veneer : (v) (۱) (لکڑی، فرنیچر وغیرہ پر) عمدہ لکڑی کی باریک تہ چڑھانا - (۲) (مٹی کے برتنوں وغیرہ پر) قیمتی دھاتوں کا پتر چڑھانا - (۳) (مجازاً) (طبیعت یا سیرت پر) ظاہری تہذیب کا رنگ روغن پھیرنا -

Veneer moth : (n) ایک قسم کا پتنگا جس پر رنگ کی تہ سی نظر آتی ھے -

Veneerer : (n) عمدہ لکڑی کی تہ یا دھات کا پتر چڑھانے والا -

Veneering : (n) (۱) عمدہ لکڑی کی تہ چڑھانا؛ ظاہری تہذیب کا رنگ روغن پھیرنا - (۲) لکڑی یا کسی دوسری چیز کی باریک تہ -

Venenate : (v) [L. 'venenatus'.] زہر دینا (خصوصاً انجکشن کے ذریعہ) -

Venenate : (a) زہریلا؛ زہر دیا ھوا؛ مسموم؛ زہر آلود -

Venenation : (n) زہر آلودگی؛ تسمم -

Veneniferous : (a) زہریلا؛ زہریلی -

Venenous : (a) دیکھو Poisonous

Venepuncture : (n) فصد؛ رگ زنی -

Venerability : (n) بزرگی؛ حرمت؛ عظمت؛ تقدس -

Venerable : (a) [Fr., or L. 'venerabilis'.] (۱) پاک : محترم؛ مقدس؛ واجب التعظیم - (۲) (کلیسائی انگلستان میں آرچ ڈیکن کا لقب) تقدس مآب - (۳) (رومن کیتھولک کلب) ایسے بزرگ کا لقب جو تقدس رکھتا ھو مگر ولایت کے درجے تک نہ پہنچا ھو - (٤) قدیم : پرانا - (٥) جلیل القدر؛ عالی منزلت -

Venerable : (n) واجب التعظیم ہستی -

Venerableness : (n) دیکھو Venerability

Venerably : (adv.) بزرگی کے ساتھ؛ عظمت کے ساتھ : تقدس کے ساتھ -

Venerate : (v) [L. 'venerari'.] (۱) عزت کرنا؛ عزیز رکھنا - (۲) احترام کرنا؛ ادب کرنا : تعظیم کرنا -

Veneration : (n) (۱) انتہائی ادب؛ تعظیم؛ احترام ۔ (۲) (علم کاسۂ سر میں) تعظیم و احترام کا مادہ ۔ (۳) معظم ہونا؛ قابلِ احترام ہونا ۔

Venerational : (a) انتہائی ادب سے متعلق : تعظیمی ۔

Venerator : (n) عزت کرنے والا؛ احترام کرنے والا ۔

Venereal : (a) [L. 'venereus'.] (۱) جماع سے تعلق رکھنے والا؛ جماعی؛ مقاربتی؛ جنسی خواہش سے متعلق؛ شہوانی ۔ (۲) شہوت انگیز ۔ (۳) جماع سے پیدا ہونے والا ۔ (٤) امراض خبیثہ میں مبتلا ۔ (۵) اعضائے تناسل پر اثر کرنے والا یا ہونے والا ۔ (٦) آتشکی؛ زہراوی؛ سوزاکی ۔

Venereal desire : (n) شہوت؛ خواہشِ جماع ۔

Venereal disease : (n) امراضِ خبیثہ ؛ جماعی مرض؛ مرض زہراوی ۔

Venereal remedies : (n) امراضِ خبیثہ کی دوائیں ۔

Venereal wart : (n) آتشکی آبلہ ۔

Venereological : (a) امراضِ خبیثہ سے متعلق ۔

Venereologist : (n) امراضِ خبیثہ کا ماہر؛ زہراویات دان ۔

Venereology : (n) علم الامراضِ خبیثہ؛ زہراویات ۔

Venerer : (n) شکاری؛ صیاد ۔

Veneridae : (n) [mod. L.] دو صمامہ صدفوں کی ایک جنس ۔

Veneriform : (a) دو صمامہ صدف سے مشابہ ۔

Venery : (n) [Fr. 'venerie'.] (قدیم) شکار ؛ صیدافگنی ۔

Venery : (n) [med. L. 'veneria'.] جماع؛ مباشرت؛ مجامعت ۔

Venesect : (v) نشتر لگانا؛ فصد کھولنا ۔

Venesection : (n) [med. L. 'vene sectio'.] فصد؛ ورید شگافی؛ نشتر زنی؛ رگ زنی؛ فصادی ۔

Venetian : (n) [Late ME. 'Venecien'.] (۱) وینس کا باشندہ؛ وینی ۔ (۲) ایک قسم کا غف کپڑا ۔ (۳) جھلملی؛ جھلمل کا پٹ ؛ کھڑکی کا پٹ ۔

Venetian : (a) وینس کا؛ وینی ۔

Venetian arch : (n) نوکدار محراب (ایک پٹی کے ساتھ جو نوکوں پر چوڑی اور محراب کے خم کے پاس پتلی رہتی ہے) ۔

Venetian ball : (n) شیشے کا منقش ٹھوس گولا جو بہ طور کھلونا یا کاغذ داب استعمال کیا جاتا ہے ۔

Venetian blind : (n) جھلملی ۔

Venetian carpet : (n) وینس کا قالین (ایک طرح کا دھاری دار بناوٹ کا اونی قالین) ۔

Venetian chalk : (n) ایک قسم کی کھریا مٹی جو کپڑے پر نشان لگانے کے کام آتی ہے ۔

Venetian door : (n) دروازہ جس کے دونوں طرف روشنی لگی رہتی ہے ۔

Venetian glass : (n) (۱) وینس یا اس کے قرب و جوار (خصوصاً Marano ) کا بنا ہوا کانچ کا سامان ۔ (۲) منقش شیشہ جو مختلف رنگ کے شیشوں کو ملا کر بنایا جاتا ہے ۔ (۳) وینس کا بنا آئینہ ۔

Venetian lace : (n) ایک قسم کی جھالر دار لیس ۔

Venetian mast : (n) سڑکوں وغیرہ کی آرائش میں استعمال ہونے والا کھمبا جس پر چکردار دھاریوں میں رنگ کیا جا تا ہے ۔

Venetian pearl : (n) ٹھوس مصنوعی موتی ۔

Venetian point : (n) ایک قسم کا سوزنی لیس جو وینس میں بنتا ہے ۔

Venetian soap : (n) زیتوں کے تیل سے بنا صابون ۔

Venetian sumach : (n) جنوبی یورپ کی ایک جھاڑی ۔

Venetian window : (n) وینس کی وضع کی کھڑکی جو تین جگہ سے علاحدہ علاحدہ کھولی جا سکتی ہے ۔

Venetianed : (a) جھلملی دار؛ جس میں جھلملی لگی ہو ۔

Venetic : (a) اٹلی کے قدیم باشندے وینیٹی (Veneti) کا یا ان کی زبان سے متعلق ۔

Venidium : (n) [mod. L.] جنوبی افریقہ کی بوٹیوں کی ایک جنس ۔

Venin : (n) بِس؛ سانپ کے زہر کا سمی مادہ ۔

Venipuncture/Venepuncture : (n) فصد؛ رگ زنی ۔

Venire : (n) جیو کی پوری فہرست جس میں سے جیوری کا انتخاب ہوتا ہے ۔

Venire de novo : (n) [L.] (شیرف (Sheriff) کے نام) جیوری طلب کرنے کا طلبی نامہ ۔

Venire facias : (n) [L.] جیوری طلب کرنے کا طلبی نامہ شیرف کے نام؛ حکم نامہ جیوری کو طلب کرنے کے لئے ۔

Venire facias de novo : (n) کسی مقدمے کی دوبارہ سماعت کاحکم (کسی نقص یا بے قاعدگی کی وجہ سے) ۔

Venire man : (n) جیوری ۔

Venisection : (n) دیکھو Venesection

Venison : (n) [ME.'veneso(u)n'.] (۱) شکار کا گوشت ۔ (۲) ہرن کا گوشت ۔

Venite : (n) [L.] (۱) مناجات نمبر ۹۵ ۔ (۲) اس مناجات کا تحریری نغمہ ۔

Vennel : (n) [Fr.'vanelle, venelle'.] (۱) گلی؛ کوچہ ۔ (۲) نالہ؛ پرنالہ ۔

Venom : (n) [ME. 'venim'.] (۱) زہر؛ بِس (سانپ، بچھو وغیرہ کا) ۔ (۲) (مجازاً) کینہ؛ بغض؛ بیر؛ (جذبات، الفاظ یا عمل کی) تلخی اور درشتی ؛ زہر ۔ (۳) کسی خاص قسم کا زہر؛ وائرس ۔

Venom : (n) (قدیم) زہر داخل کرنا ۔

Venom duct : (n) قنات زہر ۔

Venomed : (a) زہر آلود؛ زہریلا ۔

Venomness : (n) زہریلاپن ۔

Venomous : (a) (۱) زہریلا: بِس دار ۔ (۲) کینے سے بھرا ہوا؛ کینہ پرور؛ تلخ اور درشت ۔ (۳) زہر سے متعلق؛ بِس جیسا ۔

Veneur : (n) [Fr.] فرانس میں قرون وسطیٰ کے شکار میں شکاری کتوں کے غول کا منتظم ۔

Venge : (v) [OFr. 'vengier'.] (قدیم) بدلا لینا؛ انتقام لینا ۔

Vengeable : (a) (۱) بدلہ لینے پر مائل ۔ (۲) بے رحم؛ خوفناک ۔ (۳) بہت بڑا؛ بڑا شدید ۔

Vengeance : (n) [Fr.] بدلہ؛ انتقام ۔

To take vengeance : بدلہ لینا؛ انتقام لینا ۔

With a vengeance : نہایت شدّت سے؛ بہت زیادہ ۔

Vengeant : (a) بدلہ لینے والا؛ انتقام لینے والا ۔

Vengeful : (a) (۱) کینہ پرور؛ انتقام جُو ۔ (۲) انتقامی ۔

Vengefully : (adv.) کینہ پروری سے؛ انتقامی طور پر؛ انتقام جویانہ ۔

Vengefulness : (n) کینہ پروری؛انتقام جوئی؛ جذبۂ انتقام ۔

Venger : (n) دیکھو Avenger

Venia aetatis : (n) عمر میں رعایت جو رومن یا سول قانون میں کبھی کبھی کسی نابالغ بچے کو دے کر اسے حقوق اور ذمہ داری کا مستحق بنادیا جاتا ہے ۔

Venial : (a) [OFr.] (۱) قابل در گزر؛ قابل معافی؛ قابلِ عفو؛ خفیف ۔ (۲) صغیرہ (گناہ) ۔

Venial sin : (n) گناہِ صغیرہ ۔

Veniality : (n) قابلِ درگزر ہونا؛ صغیرہ ہونا ۔

Venially : (adv.) قابلِ درگزرطور پر ۔

Venice : (n) [Fr.'venise'.] اطالیہ کا ایک شہر؛ وینس ۔

Venice crown : (n) (نقابت) وینس کے صدر مجسٹریٹ کا تاج یا ٹوپی ۔

Venice glass : (n) دیکھو Venetian glass

Venice talc : (n) ابرق کی ایک قسم ؛ سنگ صابون ۔

Venice treacle : (n) تریاق؛ زہریلے جانوروں کے کاٹے کی دوا جو کئی اجزا کو ملا کر بناتے ہیں ۔

Venomously : (adv.) (۱) زہریلے پن سے؛ زہرناکی سے ۔ (۲) بغض وعداوت سے؛ تلخی اور درشتی سے ۔

Venomousness : (n) (۱) زہریلاپن ۔ (۲) کینے سے بھرا ہونا؛ تلخی اور درشتی ؛ کینہ پروری ۔

Venomsome : (a) دیکھو Venomous

Venopressor : (a) وریدی خون کےدباؤ سے متعلق یا منضبط کرنے والا ۔

Venose : (a) [L. 'venosus'.] (۱) رگ دار؛ نس دار؛ کثیر رگہ؛ جس میں وریدوں یا نسوں کی کثرت ہو ۔ (۲) (حشریات، نباتیات) دیکھو Venous ۔

Venosity : (n) (۱) وریدیت؛ وریدی خون کی زیادتی (کسی عضو وغیرہ میں) ۔ (۲) خون کا پھیپھڑوں میں کم ہوا پانا اور شریانوں کی طرف بہنا ۔ (۳) وریدوں کی کثرت ہونا ۔ (٤) (نباتیات) رگ جال ۔

Venous : (a) [L. 'venosus'.] (۱) رگ دار؛ نس دار؛ کثیر رگہ؛ جس میں وریدوں یا نسوں کی کثرت ہو ۔ (۲) وریدی؛ ورید کا؛ نسوں یا رگوں کا؛ سیاہ رگی (آکسیجن کی کمی کی وجہ سے) ۔ (۳) رگوں کا ۔ (٤) وریدی خون سے متعلق ۔

Venous blood : (n) وریدی خون ۔

Venous congestion : (n) اجتماع خون؛ وریدی خون کا کسی عضو میں جمع ہونا؛ امتلائے وریدی ۔

Venously : (adv.) وریدوں یا نسوں کی کثرت کے ساتھ ۔

Venousness : (n) وریدوں یا نسوں کی کثرت ہونا ۔

Venous system : (n) وریدوں کا نظام؛ سیاہ رگی نظام ۔

Vent : (n) [Var. of FENT.] پوشاک کا چاک؛ خصوصاً کوٹ کے پیچھے کا چاک ۔

Vent : (n) [Fr. 'vent' & 'event'.] (۱) (ہَوا وغیرہ کے آنے جانے کا) سوراخ؛ منفذ؛ ثُقب ۔ (۲) (دودکش میں) دھوئیں کی نالی ۔ (۳) مورچے کی دیوار کا روزن ۔ (٤) پیپوں میں سوراخ کرنے کا کھوکھلا برما ۔ (٥) چھوٹے جانوروں کا پاخانے کا مقام؛ مبرز ۔ (٦) (مجازاً) اظہار کا ذریعہ؛ اظہار ۔ (۷) نکاس؛ نکالنا ۔ (۸) وہ فرق جو بندوق کی نال اور گولی کے قطر میں ہوتا ہے ۔ (۹) (کسی برتن وغیرہ سے) نکلنے کا موقع ۔ (۱۰) جذبات ، توانائی کے نکلنے کا ذریعہ ۔ (۱۱) آتش فشاں کا دھواں نکلنے کا راستہ ۔ (۱۲) توپ کے مسالے کا سوراخ ۔ (۱۳) نکلنے کا راستہ؛ اخراج؛ جانے کا راستہ ۔ (١٤) (سانس لینے کے لئے) اودبلاؤ کا سطح آب سے اوپر آنا ۔

To find vent/To get-/To have-/To make-/To want- : اظہار کا ذریعہ پانا یا چاہنا یا بنانا ۔

Vent : (n) [Fr. 'vente'.] (قدیم) فروخت؛ بکری ۔

Vent : (v) [OFr. 'aventer'.] (۱) (پیپے وغیرہ میں) سوراخ کرنا ۔ (۲) اظہار کرنا؛ (غصہ وغیرہ) نکالنا ۔ (۳) اودبلاؤ کا سانس لینے کے لئے سطح پر آنا ۔ (٤) (کسی چیز کا) نکلنا ؛ ظاہر کرنا ۔ (٥) توپ میں مسالے کا سوراخ بنانا ۔

Vent : (v) بیچنا؛ فروخت کرنا ۔

Vent : (n) [Sp. 'vonta'.] فروخت ہونے والے جانوروں کا ایک خصوصی نشان ۔

Vent : (v) (فروخت ہونے والے مویشی پر) خصوصی نشان لگا کر کسی دوسرے نشان کو منسوخ کرنا ۔

Vent disease : (n) خرگوش کا آتشک ۔

Vent drill : (n) توپ کے مسالے کے سوراخ کو صاف کرنے کا اوزار ۔

Vent faucet : (n) پیپوں میں سوراخ کرنے کا کھوکھلا برما ۔

Vent feather : (n) پرندوں کے مبرز کا پر ۔

Vent gimlet : (n) دیکھو Vent drill

Vent gleet : (n) ورم مخرجہ ؛ ورم مبرز ۔

Vent-hole/Venthole/Vent hole : (n) سوراخ؛ ہَوا گیر؛ ہَواکش؛ دودکش ۔

Vent-peg : (n) پیپے کا سوراخ بند کرنے کی ڈاٹ ۔

Vent-piece : (n) (۱) توپ کے مسالے کا سوراخ ۔ (۲) توڑے دار بندوق کی نال کے پچھلے سرے کا کندہ ۔

Vent punch : (n) دیکھو Vent drill

**Vent wire : (n)** (ڈھلائی میں) قالب میں سوراخ بنانے کا نکیلا تار ۔

**Venta : (n) [Sp.]** ہسپانوی سرائے (خصوصاً دیہی علاقے کا) ۔

**Ventage : (n)** (۱) بانسری وغیرہ کا سوراخ ۔ (۲) سوراخ؛ ثقب ۔

**Ventail : (n) [OFr. 'ventail' or 'ventaille'.]** (تاریخ) خود کے آگے کا متحرک نچلا حصہ ؛ خود کا متحرک حصہ ۔

**Venter : (n)** (۱) دو یا زیادہ بیویوں میں سے وہ جس سے اولاد ہو ۔ (۲) (قانون) رحم ؛ بچہ دانی ۔ (۳) ماں ۔ (٤) (تشریح) پیٹ ؛ شکم ؛ بطن ۔ (٥) قعر عظم ؛ ہڈی کی کھوکھلی سطح ۔ (٦) (طب) ورم؛ برآمدگی ۔

**Venter : (n)** اظہار کرنے والا (خصوصاً بیانات، نظریات وغیرہ کا) ۔

**Venti-/Vento- :** جزو ترکیبی بمعنی "ہوا" ۔

**Ventiduct : (n) [L. 'ventus' + 'ductus'.]** منفذ ہوا؛ ہوادان؛ ہوانلی؛ ہواکش ۔

**Ventifact : (n)** پتھر جو ہواؤں میں اڑنے والی ریت سے گھس گیا ہو؛ چکنا ہو گیا ہو یا کٹ گیا ہو ۔

**Ventil : (n) [G. 'ventil'.]** (موسیقی) باجوں کا کھلمندن؛ کلید باجہ ۔

**Ventilagin : (n) [mod. L. 'ventilago'.]** سرخی مائل بھورا رال دار رنگ جو جزائر شرق الہند کی ایک بیل سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

**Ventilate : (v) [L. 'ventilare'.]** (۱) (کمرے وغیرہ میں) اچھی طرح ہوا آنے دینا؛ کافی ہوا آنے کا انتظام کرنا ۔ (۲) (خون کو) ہوا سے صاف کرنا؛ ہوا دینا؛ آکسیجن پہنچانا ۔ (۳) (مسئلے وغیرہ کو) عوام کے سامنے بحث اور اظہار رائے کے لئے پیش کرنا؛ اچھی طرح تفتیش کرنا یا پڑتالنا (کسی مسئلے موضوع وغیرہ کو) ۔ (٤) پچھوڑنا ۔ (٥) تازہ ہوا میں رکھنا ۔ (٦) (ہوا کا) چلنا ۔ (۷) کہنا؛ واقف کرانا ۔ (۸) سوراخ بنانا ۔ (۹) جالی میں بال کو علاحدہ علاحدہ باندھ کر وگ وغیرہ بنانا ۔

**Ventilated car : (n)** ہوا دار بند گاڑی ۔

**Ventilating : (a)** ہوا پہنچانے والا؛ ہوا دار ۔

**Ventilating brick : (n)** سوراخ دار اینٹ ۔

**Ventilating millstone : (n)** ہوا دار پاٹ (چکی کا) ۔

**Ventilation : (n)** (۱) ہوا داری ؛ ہوا آنے جانے کا انتظام؛ ہوا دینا؛ ترویح ۔ (۲) (خون کو) آکسیجن پہنچانا ۔ (۳) بحث ۔ (٤) ہوا کا چلنا ۔

**Ventilative : (a)** ہوا دینے کا؛ ہوا کے انتظام کا ۔

**Ventilator : (n)** (۱) ہوا دینے والا ۔ (۲) ہوادان؛ روشن دان ۔ (۳) مروح ۔ (٤) قدیم دارالعوام میں عورتوں کی گیلری ۔

**Ventilatory : (a)** (۱) ہوا دار ۔ (۲) تنفس سے متعلق ۔

**Ventile : (a)** (کپڑا) جس میں پانی نہ سرایت کرسکے مگر ہوا آسانی سے آجاسکے ۔

**Ventless : (a)** بے منفذ؛ بے سوراخ؛ بے نکاس ۔

**Ventometer : (n)** ہوا کی رفتار ناپنے کا آلہ ۔

**Ventr-/Ventri-/Ventro- :** جزو ترکیبی بمعنی (۱) شکم کا؛ شکمی ۔ (۲) شکمی اور... ۔ (۳) گول؛ پھولا ہوا ۔

**Ventrad : (adv.) [L.]** بطن کی طرف؛ شکم کی طرف ۔

**Ventral : (a) [f. Venter.]** (۱) شکم کا؛ شکمی؛ بطنی؛ تحتانی ۔ (۲) (نباتیات) اندرونی؛ ساقی؛ شاخی ۔

**Ventral : (n)** (۱) بطنی مہپر : مچھلی کے پیٹ کا پر ۔ (۲) (حشریات) شکمی حلقہ ۔

**Ventral fin : (n)** بطنی مہپر؛ مچھلی کے پیٹ کے دو پروں میں سے ایک پر ۔

**Ventral segment : (n)** (صوتیات) دو عقدتین کے درمیان مرتعش تار وغیرہ کا حصہ ۔

**Ventrally : (adv.)** پیٹ کے بل؛ پیٹ کی طرف ۔

**Ventralward : (adv.)** پیٹ کی طرف ۔

**Ventricle : (n) [L. 'ventriculus'.]** (۱) جوف دل ۔ (۲) جوفِ دماغ ۔ (۳) جوف؛ جوفہ ۔

**Left ventricle :** بایاں جوفِ دل ۔

**Right ventricle :** دایاں بطن ۔

Ventricornu : (n) دماغ کے خاکستری مادے کا حرام مغز تک بڑھ جانا ۔

Ventricornual : (n) دماغ کے خاکستری مادے کا حرام مغز تک بڑھ کر چلے آنے سے متعلق ۔

Ventricose : (a) (۱) (نباتیات) پھلواماس؛ پھولا ہوا ۔ (۲) توندیل؛ جس کی توند نکلی ہو ۔

Ventricoseness : (n) حدبیت؛ کرویت؛ بیچ سے پھولا ہوا ہونا ۔

Ventricosity: (n) دیکھو Ventricoseness

Vintricous : (a) دیکھو Ventricose

Ventricular : (a) (۱) شکمی؛ شکم کا؛ بطنی؛ بطینی ۔ (۲) جوفی؛ جوفِ دل؛ جوفِ دماغ وغیرہ کا؛ جوف نما ۔

Ventricular fold : (n) کاذب اوتار صوت ۔

Ventricule : (n) دیکھو Ventricle

Ventriculite : (n) [mod. L.'Ventriculites'.] ایک قسم کا متحجر اسفنج ۔

Ventriculus : (n) (۱) جوف دماغ ۔ (۲) (حیوانیات) (پرندوں اور حشرات کا) سنگ دان؛ پوٹا ۔ (۳) جوفِ دل؛ بطن ۔ (٤) اسفنج کے جسم کا جوف ۔

Ventriloquial : (a) انتقالِ صوت کا؛ تکلم بطنی سے متعلق ۔

Ventriloquism : (n) (۱) انتقالِ صوت؛ اس طرح بولنا یا آواز نکالنا کہ کہیں اور سے آواز آتی ہوئی معلوم ہو ۔ (۲) تکلم بطنی؛ قمقمہ ۔

Ventriloquist : (n) انتقالِ صوت کا ماہر ۔

Ventriloquistic : (a) انتقالِ صوت سے متعلق ؛ انتقالِ صوت کا ؛ تکلم بطنی سے متعلق ۔

Ventriloquize : (v) (۱) انتقالِ صوت کا عمل کرنا؛ اس طرح بولنا کہ آواز کہیں اور سے آتی ہوئی معلوم ہو ۔ (۲) انتقالِ صوت کے ذریعے ادا کرنا ۔

Ventriloquous : (n) انتقالِ صوت کا ۔

Ventriloquy : (n) دیکھو Ventriloquism

Vontrimesal : (a) پیٹ کی وسطی شریان، رگ یا عصب سے متعلق

Ventrimeson : (n) پیٹ کی وسطی شریان، رگ یا عصب ۔

Ventro- : جزو ترکیبی بمعنی "بطنی" ۔

Ventro-inguinal : (a) شکم اور چڈے کا ۔

Ventro-lateral : (a) شکم اور پہلو کا یا ان سے متعلق ۔

Ventrolaterally : (a) شکم اور پہلو میں ۔

Ventromesial : (a) شکم اور وسطی خط کا یا وہاں واقع ۔

Venture : (n) [ME. 'venteren'.] (۱) جوکھم کا کام؛ خطرناک مہم؛ جوکھم اٹھانا؛ قسمت آزمائی؛ جوکھوں ۔ (۲) جوکھم کا سودا ؛ ایسا سودا جس میں بہت بڑے نفع اور نقصان کا امکان ہو ۔ (۳) وہ چیز جو خطرے میں ہو ۔ (٤) ہمت؛ جرأت ۔ (٥) (تجارتی جہاز کا) سفر اور سفر سے واپسی ۔

At a venture : اٹکل پچو؛ بے سوچے سمجھے ۔

Venture : (v) (۱) جسارت کرنا؛ جرأت کرنا ۔ (۲) کہنے یا کرنے کی جرأت کرنا ۔ (۳) خطرے میں ڈالنا؛ داؤ پرلگانا؛ کھیل جانا (جان پر) ۔ (٤) خطرناک کام کا بیڑا اٹھانا؛ خطرہ برداشت کرنا ۔

Nought (or nothing)venture/- have : بغیر خطرے کے کچھ حاصل نہیں ہوتا ۔

To venture at : کوشش کرنا؛ داؤ پر لگانا؛ اندازہ کرنا ۔

To venture on/-upon : ہمت کرکے کہنا یا کرنا (کوئی بات یا کوئی کام) ۔

Venture capital : (n) تمسکات میں لگانے کا سرمایہ ۔

Venturer : (n) (۱) جرأت کرنے والا ۔ (۲) جوکھم کا سودا کرنے والا ۔

Venturesome : (a) (۱) دلیر؛ من چلا ۔ (۲) جوکھم کا؛ پُرخطر؛ خطرناک ۔

Venturesomely : (adv.) دلیری سے؛ من چلے پن سے؛ پُرخطر طور پر ۔

Venturesomeness: (n) (۱) دلیری؛ من چلا پن ۔ (۲) پُرخطر ہونا؛ خطرناک ہونا ۔

Venturia : (n) [mod. L. f.] (۱) سماروغ کی ایک جنس ۔ (۲) انیسویں صدی کا اٹلی کا ماہر نباتات ۔

Venturine: (n) [Fr. 'aventurine'.] طلائی سفوف (وارنش کی ہوئی سطحوں پر چھڑکنے کے لئے) ۔

Venturous : (a) (۱) دلیر؛ جرأت مند؛ من چلا؛ جاں باز ۔ (۲) پُرخطر؛ جوکھم کا؛ خطرناک ۔ (۳) ہمت ور؛ جیوٹ ۔ (٤) دلیرانہ؛ جرأت مندانہ ۔

Venturously : (adv.) دلیری سے؛ جرأت مندی سے؛ ہمت کر کے ۔

Venturousness : (n) دلیری؛ جرأت مندی؛ جانبازی ۔

Venue : (n) [Fr.] (۱) شمشیر زنی کی ایک ضرب ۔ (۲) شمشیر زنی کا ایک مقابلہ یا باری ۔ (۳) (قانون) مقام تحقیقات؛ وہ مقام جہاں جیوری کو جمع ہونا اور مقدمے کی تحقیقات کرنا ہو ۔ (٤) محل وقوع؛ اصلی مقام؛ مقام واردات ۔ (٥) (مجازاً) بنیاد؛ توجیہہ ۔ (٦) مقام اجتماع؛ ملنے یا جمع ہونے کی جگہ ۔

A change of venue : مقام کی تبدیلی ۔

To change the venue : مقام کو بدلنا (بلوے وغیرہ سے بچنے کے لئے) ۔

Venula : (n) [L.] وریدک؛ رگ کوچک؛ چھوٹی نس؛ رگیزہ ۔

Venular : (a) وریدک سے متعلق ۔

Venule : (n) [L.'venula'.] دیکھو Venula

Venulose/Venulous : (a) رگیزہ جال ۔

Venus : (n) [L.] (۱) (رومی دیو مالا)وینس؛ محبت کی دیوی؛ رتی؛ وینس کا مجسمہ ۔ (۲) (علم النجوم) زہرہ ؛ سات سیاروں میں سے ایک سیارہ ۔ (۳) عشق؛ محبت ۔ (٤) حسین عورت ۔ (٥) دوسرے دیومالا میں وینس جیسی کوئی دیوی ۔ (٦) ہڈیوں کے پانسے کی پھینک میں سب سے اونچا نمبر ۔ (۷) دو صمامی صدفوں کی ایک جنس ۔

Mount of venus : انگوٹھے کی جڑ ۔

Pandemian venus : نفسانی عشق؛ نفسانی محبت ۔

Uranian venus : پاک محبت؛ روحانی عشق ۔

Venus clam : (n) ایک قسم کا دو صمامہ صدف ۔

Venus flytrap : (n) زہرائی مگس گیر: ایک پودا جس کی پتیاں کیڑے کے بیٹھتے ہی بند ہو جاتی ہیں اور وہ پھنس کر رہ جاتا ہے ۔

Venus's bath/-basin : (n) جنگلی گوکھرو؛ایک طرح کا خاردار پودا ۔

Venus's chariot : (n) گلِ تاج الملوک ۔

Venus's comb: (n) (۱) (نباتیات) ایک پودا جس کے پھول کنگھی کی شکل کےہوتے ہیں؛ شانۂ زہرائی ۔ (۲) (حیوانیات) ایک قسم کا صدف جس میں بہت سارے لمبے اور پتلے خار ہوتے ہیں ۔

Venus's cup : (n) پاپوش گل؛ ایک پودا جس کے پھول زرد رنگ کی تھیلیوں کی طرح یا پاپوش نما ہوتے ہیں ۔

Venus's fan : (n) ایک قسم کا مونگا؛ پنکھہ مونگا ۔

Venus's flower basket : (n) ایک قسم کا اسفنج ۔

Venus's flytrap : (n) زہرائی مگس گیر؛ ایک پودا جس کی پتیاں کیڑے کے بیٹھتے ہی بند ہو جاتی ہیں اور وہ پھنس کررہ جاتا ہے ۔

Venus's girdle : (n) شانہ مجرار کیچوا ۔

Venus's hair : (n) سنبل سیاہ؛ بالچھڑ ۔

Venus's looking-glass : (n) بعض قسم کے پودوں کا نام ۔

Venus's navelwort : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Venus's purse : (n) دیکھو Venus's flower basket

Venus's shell : (n) (۱) کوڑی ۔(۲) ایک دو صمامہ صدفہ ۔

Venus's shoe : (n) (۱) (نباتیات) پاپوش گل ۔(۲) ایک قسم کا صدف ۔

Venus's slipper : (n) دیکھو Venus 's shoe

Venushair : (n) ایک قسم کا سرخس ۔

Venusian : (a) (سیارہ) زہرہ کا؛ زہرہ سے متعلق ۔

Venusian : (n) (۱) وہ شخص جس کے انگھوٹھے کی جڑ کا ابھارنمایاں ہو ۔ (۲) زہرہ سیارے کا فرضی باشندہ ۔

Venutian : (n) زہرہ کا فرضی باشندہ ۔

Ver macaque : (n) باٹ مکھی (Bot fly) ۔

Vera : (n) [Amer. Sp.] شمالی مغربی امریکا کا ایک درخت یا اس کی لکڑی ۔

Veracious : (a) [L. 'verax'.] (۱) سچا؛ راست گو ۔ (۲) سچا؛ مطابق واقعہ؛ جو سچ ہو یا سچ سمجھ کر کہا گیا ہو؛ صحیح ۔ (۳) صحیح اندازہ لگانے والا۔

Veraciously : (adv.) راست گوئی سے؛ سچائی سے ۔

Veraciousness : (n) سچائی؛ صداقت؛ راست گوئی ۔

Veracity : (n) [L. 'veracites'.] (۱) سچائی؛صداقت؛ راست گوئی ۔ (۲) صحت؛ درستی؛ راستی ۔ (۳) کوئی چیز جو سچ ہو؛ سچائی ۔

Of veracity : قابل اعتماد؛ معتبر؛ سچا؛ راست گو۔

Veranda/Verandah : (n) [Urdu. 'Baramda'.] برآمدہ ؛ غلام گردش ۔

Veranda(h)ed : (a) برآمدہ دار ۔

Veratr- : جزو ترکیبی بمعنی'ویریٹرم'؛ 'خربق' ۔

Veratrate : (n) ویراٹرین کا نمک ۔

Veratria : (n) ویراٹرین؛ ایک زہریلا نباتی مرکب جو وجع مفاصل اور درد اعصاب میں مہیج کے طور پر استعمال ہوتا ہے ۔

Veratric : (a) ویراٹرین کا ۔

Veratrine : (n) [Fr.] دیکھو Veratria

Veratrol : (n) ایک بے رنگ خوشبودار تیل جو ویراٹرین سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Veratrum : (n) [L.] خربق؛ کٹکی؛ سوسنی پودوں کی ایک جنس ۔

Veratrum Album : (n) یورپی خربق ۔

Veratrum resin : (n) کسی قدر بھورا گوند جو شعیرک (Sabadilla) کے بیج سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Verb : (n) [Fr. 'verbe', or L. 'verbum'.] (صرف ونحو) فعل ۔

Active verb : فعل معروف ۔

Auxiliary verb : امدادی فعل؛ معاون فعل ۔

Deponent verb : وہ فعل جو صورت کے لحاظ سے مجہول ہو مگر معنی کے لحاظ سے معروف ہو ۔

Desiderative verb : فعل تمنائی ۔

Impersonal verb : وہ فعل جو صرف صیغۂ غائب میں استعمال ہوتا ہے ۔

Intransitive verb : فعل لازم ۔

Principal verb : اصل فعل ۔

Reflexive verb : فعل معکوس ۔

Substantive verb : فعل اثباتی ۔

Transitive verb : فعل متعدی ۔

Verbal : (a) (۱) لفظی؛ الفاظ کے متعلق ۔ (۲) زبانی (تحریر کی ضد) ۔ (۳) (ترجمہ) لفظی؛ لفظ بہ لفظ؛ تحت اللفظی ۔ (٤) (صرف ونحو) فعلی؛ فعل کا ۔

Verbal : (n) حاصل مصدر ۔

Verbal auxilliary : (n) معاون فعل ۔

Verbal definition : (n) تعریف اسمی؛ وہ تعریف جس میں چیز کے نام کی کل خصوصیات آجائیں ۔

Verbal fallacy : (n) لفظی مغالطہ ۔

Verbal image : (n) لفظی تمثال؛ لفظی شبیہہ ۔

Verbal inspiration : (n) یہ عقیدہ کہ مقدس کتابیں لفظ بہ لفظ الہامی ہیں ۔

Verbal note : (n) (فن سفارت) اوسط درجے کے اہم معاملے کے متعلق بلا دستخط یاد داشت ۔

Verbal noun : (n) حاصل مصدر؛ مصدر ۔

Verbalism : (n) (۱) لفظ (معنی کے مقابلے میں) ۔ (۲) لفظیت ۔ (۳) طول کلامی؛ لفاظی؛ طوالت ۔

Verbalist : (n) (۱) الفاظ کی حد سےزیادہ چھان بین ۔ (۲) لفظی تنقید کرنے والا ۔ (۳) الفاظ کا یا الفاظ کے استعمال کا ماہر ۔

Verbality : (n) (۱) الفاظ کی بھرمار؛ بے جا طول ۔ (۲) (جمع) فقرے ۔ (۳) فعل کی ماہیت یا کیفیت ۔

Verbalization : (n) فعل بنانا یا بنایا جانا؛ الفاظ میں بیان کرنا یا کیا جانا ۔

Verbalize : (v) (۱) فعل بنانا (اسم وغیرہ سے) ۔ (۲) الفاظ میں بیان کرنا ۔ (۳) طول گوئی یا طول نویسی سے کام لینا ۔

Verbalizer : (n) فعل بنانے والا؛ الفاظ میں بیان کرنے والا؛ طول گو؛ طول نویس ۔

Verbally : (adv.) (۱) الفاظ کے ذریعے؛ لفظوں میں ۔ (۲) زبانی ۔ (۳) لفظ بہ لفظ ؛ تحت اللفظ ۔ (٤) لفظی طور پر ۔

Verbarian : (a) [L. 'verbum'.] لفظ سے متعلق ۔

Verbarian : (n) الفاظ گھڑنے والا؛ نئے الفاظ نکالنےوالا ۔

Verbarium : (n) [L.] دیکھو Anagrams

Verbascose : (n) بلوری شکر $(C_{30} H_{56} O_{26})$ ۔

Verbascum : (n) [L.] دیکھو Mullein

Verbatim : (n) لفظ بہ لفظ ترجمہ؛ بیان یا رپورٹ ۔

Verbatim : (adv.) لفظ بہ لفظ؛ حرف بہ حرف ۔

Verbatim : (a) [med. L.] لفظ بہ لفظ؛ حرف بہ حرف ۔

Verbena : (n) [L.] (۱) وربینا؛ ایک قسم کا پودا جو وروین (Vervain) کے خاندان سے تعلق رکھتا ہے؛ جنس ساگون ۔ (۲) (جمع) (قدیم روما) بعض پودوں یا جھاڑیوں (مثلاً زیتون، حنا، لارل وغیرہ) کی پتیاں یا ٹہنیاں جنہیں مقدس مانا جاتا تھا اور مذہبی تقریبات میں استعمال کیا جاتا تھا ۔ (۳) وروین کا عطر ۔

Verbena oil : (n) ایک خوشبودار تیل جو لیمون وربینا سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

Verbenaceous : (a) ساگونیہ سے متعلق؛ جنس ساگون کا ۔

Verberate : (v) [L. 'verberare'.] (۱) مارنا؛ ضرب لگانا ۔ (۲) مرتعش ہونا؛ تھرتھرانا؛ کانپنا ۔

Verberation : (n) (۱) مارنا؛ ضرب؛ چوٹ ۔ (۲) ارتعاش ۔

Verbesina : (n) [mod. L.] بوٹیوں کی ایک جنس جن کے پھول زرد یا سفید ہوتے ہیں؛ اس جنس کی کوئی بوٹی ۔

Verbiage : (n) [Fr.] (۱) الفاظ کی بھرمار ؛ بیجاطول ۔ (۲) الفاظ کا انتخاب اور صحیح استعمال؛ بندش؛ طرزِ تحریر ۔

Verbicide : (n) (۱) لفظ کے معنی کو قصداً مسخ کرنا؛ قتلِ الفاظ؛ لفظوں کو ذبح کرنا ۔ (۲) لفظ کے معنی کو بگاڑنے والا؛ قاتلِ الفاظ؛ لفظوں کو ذبح کرنے والا ۔

Verbid : (n) دیکھو Verbal

Verbification : (n) فعل بنانا ۔

Verbify : (v) فعل بنانا ۔

Verbigerate : (v) [L. 'verbigerare'.] (مرضیات) بے معنی طور پر ایک ہی لفظ یا محاورے کی تکرار کرنا (جو دماغی علالت کی علامت ہے) ۔

Verbigeration : (n) تکرار الفاظ ۔

Verbless : (a) بے فعل کا ۔

Verbomania : (n) جنون لفظی ۔

Verbomaniac : (n) مجنون الفاظ ۔

Verbose : (a) [L. 'verbosus'.] (۱) جس میں الفاظ کی بھرمار ہو ۔ (۲) طول نویس : طول گو؛ طوالت پسند ۔

Verbosely : (adv.) طوالت کے ساتھ: طول دے کر؛ الفاظ کی بھرمار کے ساتھ ۔

Verboseness : (n) (۱) طول نویسی؛ طول گوئی؛ طوالت پسندی ۔ (۲) طول؛ طولانی ہونا؛ لفاظی ۔

Verbosity : (n) الفاظ کی بھرمار؛ طول نویسی؛ طوالت پسندی ۔

Verboten : (a) [G., f. OHG. 'forbotan'.] ممنوعہ ؛ ممنوع ۔

Verboten : (n) کوئی چیز جس کی حکومت یاحاکم نےممانعت کردی ہو ۔

Verbum sap/Verb sap (sat) : عقلمندوں کے لئے اشارہ کافی ہے؛ عاقلاں را اشارہ کافی است ۔

Verbum sat/Sat verbum : اور زیادہ کہنے کی ضرورت نہیں ہے ۔

Verd-/Verdo- : جزو ترکیبی بمعنی "سبز"؛ "ہرا" ۔

Verd-antique/Verd antique/Verde- : (n) [It. 'verde antico'.] (۱) سبز چتی یا دھاری دار سنگ مرمر؛ سبز منقش پتھر جو عمارت میں کام آتا ہے ۔ (۲) زنگار؛ پرانے کانسے کا سبز سنگ ۔

Oriental verd-antique : سبز آتش فشانی چٹان ۔

Verdaccio :(n) [It.] ایک قسم کا سبز رنگ جو عہد وسطیٰ میں اطالیہ میں مصوری میں استعمال کیا جاتا تھا ۔

Verdancy : (n) (۱) سرسبزی؛ شادابی؛ تازگی ۔ (۲) (مجازاً) خام کاری؛ ناتجربہ کاری؛ سادہ دلی؛ بھولاپن ۔

Verdant : (a) [Origin obscure.] (۱) سبز؛ سرسبز؛ شاداب؛ تروتازہ؛ ہرابھرا؛ لہلہاتا ہوا ۔ (۲) کچا؛ خام؛ ناتجربہ کار؛ سادہ دل؛ بھولا ۔

Verdantly : (adv.) (۱) سرسبزی؛ شادابی یا تازگی کی حالت میں ۔ (۲) خام کاری سے؛ سادہ دلی سے؛ بھولے پن سے ۔

Verde antico : (n) دیکھو Verd-antique

Verderer/Verderor : (n) [AFr.] شاہی جنگلات کا مجسٹریٹ ۔

Verdership : (n) شاہی جنگلات کے مجسٹریٹ کا عہدہ ۔

Verdict : (n) [AFr. 'verdit'.] (۱) (قانون) جیوری کافیصلہ یا تجویز (واقعات مقدمہ کےمتعلق) ۔ (۲) فتویٰ ؛ فیصلہ ۔ (۳) رائے؛ تجویز ۔

Open verdict : تجویز جرم بے تعین مجرم ۔

Partial verdict : جزوی تجویز جرم؛ ملزم کو جرم کے ایک جزو کا مجرم قرار دینا ۔

Privy verdict/Sealed- : تحریری تجویز جو پیش کار عدالت کو جیوری کی طرف سے اس وقت دی جاتی ہےجبکہ جیوری کےغوروخوض کے دوران میں عدالت کا اجلاس برخاست ہوجائے ۔

Special verdict : تجویز خاص؛ جس میں ثابت شدہ واقعات ظاہر کے نتیجہ نکالنے کا کام عدالت پر چھوڑ دیا جائے ۔

Verdigris : (n) [ME. 'verdegres, vertegres'.] (۱) سرکے کے تیزاب اور تانبے کا ایک مرکب جو دوا اور رنگ کے طورپر استعمال ہوتا ہے ۔ (۲) زنگار سبز؛ تانبے کا کساؤ ۔

Verdigris : (v) زنگار کی تہ چڑھانا؛ سرکے کے تیزاب اور تانبے کا مرکب چڑھانا ۔

Verdigris green : (n) زنگاری سبز (زنگ) ۔

Verdigrised : (a) زنگار آلود ۔

Verdigrisy : (a) زنگار نما ۔

Verdin : (n) [Fr.] ایک قسم کا پرند (Titmnise) جو بڑا اور گول گھونسلا بناتا ہے ۔

Verdit : (n) دیکھو Verdict

Verditer : (n) [OFr. 'verd de terre'.] ایک قسم کا سبز رنگ جو تانبے کے نائٹریٹ میں کھریا یا چونا ملانے سے بنتا ہے؛ توتیا سبز ۔

Verdolaga : (n) [Arab. 'bardilaga'.] باقلہ؛ خرفہ ۔

Verdoy : (a) [Fr. 'verdoye'.] (نقابت) پھول، پھل، پتیوں سے بنا ہوا (حاشیہ) ۔

Verdure : (n) [Fr.] (۱) سرسبزی؛ تازگی؛ شادابی ۔ (۲) سبزی ؛ گھاس اور پودے ؛ نباتات ۔ (۳) سبز گھاس یا نباتات ۔ (٤) (مجازاً) تروتازگی؛ چستی؛ تندرستی ۔ (۵) موٹا بنا ہوا کپڑا جس پر پھول پتیوں وغیرہ کے نقشے بنے ہوتے ہیں ۔

Verdured : (a) سرسبز؛ نبات سے ڈھکا ہوا ۔

Verdureless : (a) بے برگ وگیاہ؛ جہاں گھاس اور پودے نہ ہوں ۔

Verdurous : (a) (۱) سرسبز ۔ (۲) تروتازہ؛ شاداب۔ (۳) سبزہ زار ۔ (٤) سبزی سے متعلق؛ نباتات جیسا ۔

Verdurousness : (n) سرسبز ہونا؛ تروتازگی؛ شادابی ۔

Verecund : (a) [L.'verecundus'.] شرمیلا؛ شرمگین؛ جھینپو ۔

Verein : (n) [G.] انجمن؛ منظم جماعت ۔

Veretilliform : (a) [mod. L. 'veretillum'.] کٹیر پا کی شکل کا۔

Vergaloo/Virgalieu : (n) [Var. of virgouleuse.] ناشپاتی کی قسم کا ایک درخت ۔

Verge : (n) [Fr.] (۱) عین کنارہ؛ لب ۔ (۲) قریب ترین نقطہ؛ سرحد ۔ (۳) کیاریوں کے کنارے کی گھاس ۔ (٤) عصا؛ چھڑی (جسے کوئی شخص اسقف وغیرہ کے آگے اس کے عہدے کے نشان کے طور پر لے کر چلتا ہے) ۔ (۵) بعض کلوں کی لوہے کی چھڑی ؛ تکلا ۔ (٦) (تعمیرات) ساق ستون؛ کھپروں کا کنارہ ۔ (۷) (تاریخ) نائیٹ مارشل کا دائرۂ حکومت ۔ (۸) صدف، قشریہ وغیرہ کا عضو تناسل ۔ (۹) (گھڑی سازی) پرانے عمودی گریزہ کے بال کمان کا تور ۔ (۱۰) سطر ٹائپ (Lino type) کا ایک پرزہ ۔ (۱۱) زندگی کے آخری ایام ۔ (۱۲) آخری کنارہ؛ حاشیہ یا حد ۔ (۱۳) آخری حد ۔ (۱٤) چٹان کا آخری کنارہ ۔ (۱۵) دریا کا کنارہ ۔ (۱٦) رجحان؛ میلان ۔ (۱۷) جگہ؛ گنجائش؛ موقع ۔

On the verge of/To the verge of : لگ بھگ ؛ قریب ۔

Within the verge : لارڈہائی اسٹیوارڈ (Lord High Steward) کے دائرۂ حکومت میں ۔

Verge : (v) (۱) مخصوص قسم کا حاشیہ لگانا؛ کنارہ بنانا۔ (۲) قریب ہونا؛ ملحق ہونا ؛ لگ بھگ ہونا ۔ (۳) مشابہ ہونا؛ لگ بھگ ہونا؛ حد تک پہنچنا ۔

To verge on : بالکل قریب جا پہنچنا ۔

Verge : (v) [L. 'vergerer'.] (۱) (سورج کا) ڈھلنا؛غروب ہونا؛ غروب ہونے لگنا ۔ (۲) کسی خاص سمت میں (خصوصاً) نیچے کی طرف بڑھنا؛ بڑھنا؛ پھیلنا ۔ (۳) منحرف ہونا؛ مڑنا ۔ (٤) جھکنا؛ مائل ہونا ۔ (۵) آہستہ آہستہ بدلنا؛ تبدیل ہونا ۔ (٦) کسی خاص رخ کا ہونا؛ کسی خاص طرف ہونا ۔

Verge-board : (n) دیکھو Barge-board

Verge rafter : (n) دیکھو Barge-board

Vergency : (n) (بصریات) میلان؛ انحرافیت؛ جھکاؤ (عدسے کے فصلی ماسکہ کے متکافی جس سے شعاعوں کے اتساع (Divergence) یا استدقاق (Convergence) کا اندازہ ہوتا ہے) ۔

Verger : (n) [AFr.] (۱) منتظم نشست؛ کلیسا کاوہ عہدے دار جوحاضرین کو ان کی نشستوں پربٹھاتا ہے ۔ (۲) عصابردار؛ جو اسقف یا نائب امیرِ جامعہ کے آگے آگے چلتا ہے ۔

Vergiform : (a) سلاخ نما ۔

Verglas : (n) [Fr.] چٹان پر برف کی پتلی تہ ۔

Vergobret : (n) [L. 'vergobretus'.] قدیم فرانس کا چیف مجسٹریٹ ۔

Veridical : (a) [L. 'veridicus'.] (۱) سچا؛ راست گو ۔ (۲) (نفسیات) سچا؛ مطابق اصل؛ مطابق واقعہ (خواب وغیر)؛ صادقہ ۔

Veridical dream : (n) رویاءِ صادقہ ۔

Veridical hallucination : (n) واہمہ صادقہ ۔

Veridicality : (n) راست گوئی؛ سچائی؛ صادقہ ہونا ۔

Veridically : (adv.) (۱) سچائی سے ۔ (۲) واقعی طور پر؛ مطابق اصل ۔

Verifiability : (n) قابلِ تصدیق ہونا؛ ثبوت پذیری ۔

Verifiable : (a) ثبوت پذیر ؛ جس کی تصدیق کی جاسکے ۔

Verifiableness : (n) قابلِ تصدیق ہونا؛ ثبوت پذیری ۔

Verifiably : (adv.) قابلِ تصدیق طور پر ۔

Verification : (n) (۱) تصدیق ۔ (۲) توثیق ۔ (۳) پڑتال؛ جانچ؛ امتحان ۔ (٤) منظوری۔

Verificatory : (a) تصدیق یا توثیق کرنے والا ۔

Verified : (a) مصدقہ ۔

Verifier : (n) تصدیق کنندہ؛ تصدیق کرنے والا ۔

Verify : (v) [Fr. 'verifier'.] (۱) تصدیق کرنا؛ جانچنا ۔ (۲) (واقعات کا پیش گوئی کو، عمل کا قول کو) پورا کرنا؛ صحیح ثابت کرنا ۔ (۳) (قانون) (کاغذات مقدمہ کے ساتھ) حلف نامہ نتھی کرنا؛ (بیان کا) ثبوت داخل کرنا ۔ (٤) جانچنا؛ پڑتالنا؛ صحت ثابت کرنا ۔ (٥) تفتیش کرکے ثابت کرنا ۔ (٦) تصدیق کیا جانا؛ صحیح ثابت کیاجانا۔ (۷) دلیل، شہادت یا ثبوت ثابت ہونا ۔

Verily : (adv.) سچ مچ؛ واقعی؛ یقیناً؛ دراصل ۔

Verisimilar : (a) [L.'verisimilis'.] اغلب؛ بظاہر؛ صحیح؛ قرینِ قیاس ۔

Verisimilarly : (adv.) اغلباً؛ غالباً ۔

Verisimilitude : (n) (۱) قرین قیاس ہونا؛اغلب ہونا؛بہ ظاہر صحیح ہونا؛ شائبہ اصلیت؛ بظاہر راستی؛ احتمال ۔ (۲) اغلب چیز؛ وہ بات یا بیان وغیرہ جو صحیح معلوم ہو ۔

Verisimilous : (a) دیکھو Verisimilar

Verism : (n) [L. 'verum'.] حقیقت پسندی؛ حقیقت طرازی ۔

Verist : (n) حقیقت طراز؛ حقیقت پسند ۔

Verist : (a) حقیقت پسندانہ ۔

Veristic : (a) حقیقت پسندانہ؛ حقیقت طرازی سے متعلق ۔

Veritable : (a) [Fr.] (۱) حقیقی؛ واقعی؛ سچ مچ کا۔ (۲) سبھی ممیز صفات کا حامی (شخص یا چیز) ۔

Veritableness : (n) حقیقی ہونا؛ واقعی ہونا ۔

Veritably : (adv.) فی الحقیقت؛ سچ مچ ۔

Veritas : (n) [L.] (۱) سچّائی؛ صداقت ۔ (۲) فرانسیسی جہازوں کی مکمل فہرست جو ہر سال شائع ہوتی ہے، جسے 'Bureau veritas' بھی کہتے ہیں ۔

Veritism : (n) دیکھو Verism

Veritist : (n) دیکھو Verist

Verity : (n) [ME. 'verite'.] (۱) سچائی؛ سچ مچ ہونا؛ اصلیت؛ صدق ۔ (۲) سچابیان؛ سچی بات ۔ (۳) واقعہ؛ حقیقت : حقیقی وجود رکھنے والی شے ۔ (۳) کسی صفت کے ساتھ خدا یا حضرت عیسیٰ کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Of a verity : واقعی؛ دراصل ۔

Verjuice : (n) [OFr. 'vertjus'.] ترشاب؛ ترش عرق : جو کھٹے انگور اور سیب وغیرہ سےنکال کر کھانا پکانے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Verjuice : (v) تلخ کرنا؛ ترش بنانا ۔

Verjuiced : (a) ترشاب ملایا ہوا ۔

Vermeil/Vermil : (a) [Fr.] شنگرفی رنگ کا؛ چمکیلا سرخ ۔

Vermeil/Vermil : (n) [Fr.] (۱) شنگرفی رنگ ۔ (۲) نارنجی کا تامڑا ۔ (۳) چاندی کا ملمع؛ ملمع پر جلا کرنے کا وارنش ۔ (۳) (شعر) شنگرف؛ سیندور ۔

Vermeil/Vermil : (v) سیندور لگانا؛ چاندی کا ملمع کرنا ۔

Vermeologist : (n) کرمیات دان؛ عالمِ حشریات : ماہر کِرمیات ۔

Vermeology : (n) کِرمیات؛ حشراتیات؛ کیڑوں کا علم ۔

Vermes : (n) [L. 'vermis'.] (۱) (مرضیات) طفیلی کیڑوں سے پیدا ہونے والی ایک بیماری ۔ (۲) (حیوانیات) دیدان؛ کرم؛ کیڑے ۔

Vermetid : (n) [mod. L. 'Vermetidae'.] معدہ پایان کی ایک جنس کا کوئی فرد ۔

Vermetidae : (n) [L.] بحری صدفوں کی ایک جنس ۔

Vermetus : (n) بحری معدہ پا صدفوں کی ایک جنس ۔

Vermi- : لاطینی لفظ Vermis سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی کِرم، کیڑا ۔

Vermian : (a) (۱) کرمی؛ کرم نما؛ کیڑوں کی طرح کا ۔ (۲) (تشریح) میانہ دُمیغ سے متعلق ۔

Vermicelli : (n) [It.] (۱) ایک قسم کی لمبی لمبی سوّیاں جو آٹا، پنیر، انڈے کی زردی، چینی اور زعفران

کے مرکب سے بنتی ہیں ۔ (۲) سویوں کا شوربہ۔

Vermicelli : (a) سویّوں کا؛ سویّوں جیسا ۔

Vermicidal : (a) (۱) کرم کُش ۔ (۲) کرم کشی سے متعلق ۔

Vermicide : (n) کرم کش دوا ۔

Vermicle : (n) کرملک؛ کرم نما لاروا ۔

Vermicular : (a) [med. L. 'vermicularis'.] (۱) کرم نما؛ کیڑوں کی طرح کی؛ دودی؛ کرم شکلہ ۔ (۲) لہردار؛ چکردار ۔ (۳) کرم خوردہ سا ۔ (٤) (مرضیات) امراض جو پیٹ کے کیڑوں سے پیدا ہوں ۔ (٥) کِرم جیسا؛ کِرم دار ۔

Vermicular ascaris : (n) نارو؛ تاگے کا سا کیڑا جو انسان کے جسم سے ایک بیماری میں نکلتا ھے ۔

Vermicularly : (adv.) کیڑوں کی طرح ؛ چکر دارطور پر ۔

Vermiculate : (a) [L. 'vermiculatus'.] (۱) کرمئی ؛ دیکھو Vermiculated ۔ (۲) دیکھو Vermicular ۔ (۳) چکردار؛ لہردار ۔

Vermiculated : (a) (۱) کرم خوردہ؛ جس میں لہردار نشانات ہوں ۔ (۲) (تعمیرات) (پتھر وغیرہ کی سطح) جس پر لہر یا نقش ہوں؛ لہر یا نقش والا ۔

Vermiculation : (n) (۱) کِرم خوردگی ۔ (۲) لہر یا نقش ۔ (۳) حرکت دودی ؛ حرکت انقباضی ۔ (٤) (نباتیات) کرمی شکل ۔

Vermicule : (n) [L. 'vermiculus'.] کرملک؛ کرم نما مخلوق؛ تتلی وغیرہ کا پہل روپ ۔

Vermiculite : (n) [L. 'Vermiculari'.] (معدنیات) سنگ دودی؛ کرمی پتھر ۔

Vermiculous : (a) (۱) کِرم سے متعلق؛ کرمی ۔ (۲) کِرم نما ۔

Vermiferous : (a) کرم زا؛ کیڑے پیدا کرنے والا ۔

Vermiform : (a) (۱) کرم نما؛ کرم شکل؛ دودی ۔ (۲) کرمی؛ کیڑوں سے مشابہ ۔

Vermiform appendix : (n) معائی زائدہ ۔

Vermiform process : (n) (۱) دماغ کا درمیانی لَو؛ میانہ دمیغ ۔ (۲) معائی زائدہ ۔

Vermifugal : (a) دافع کرم ۔

Vermifuge : (a) دافع کرم؛ دافع دیدان معاء ۔

Vermifuge : (n) دافع کرم دوا ۔

Vermigerous : (a) کیڑوں سے بھرا ھوا ۔

Vermigrode : (a) کیڑوں کی طرح چلنے والا؛ رینگنے والا؛ کرم چال ۔

Vermilion : (n) [ME. 'vermelyon'.] (۱) شنگرف؛ سیندور ۔ (۲) شنگرف سے مشابہ کوئی مٹی ۔ (۳) شنگرفی رنگ ۔ (٤) نارنجی رنگ کا تامڑا ۔

Vermilion : (a) شنگرفی رنگ کا؛ قرمزی ۔

Vermilion : (v) شنگرفی رنگ میں رنگنا؛ شنگرفی رنگ دینا ۔

Vermilionize : (n) شنگرفی رنگ کا بنانا ۔

Vermin : (n) [OFr.] (۱) موذی جانور (مثلاً لومڑی، نیولا، چوہا وغیرہ) ۔ (۲) ضرر رساں کیڑے ۔ (۳) کیڑے مکوڑے ۔ (٤) (مجازاً) بدمعاش لوگ؛ ذلیل لوگ؛ حشرات الارض؛ جرائم پیشہ لوگ ۔

Verminate : (v) [L. 'verminare'.] (شاذ) کیڑے پڑ جانا؛ جوئیں پڑ جانا ۔

Vermination : (n) کیڑے پڑ جانا؛ جوئیں پڑ جانا؛ کرم زائی ۔

Verminosis : (n) کیڑے پڑجانا؛ طفیلی کیڑے سے پیدا ہونے والی بیماری ۔

Verminous : (a) (۱) کیڑے پڑا؛ کیڑے بھرا ۔ (۲) کیڑوں کی پیدا کی ہوئی (بیماری) ۔ (۳) ذلیل اور حقیر ۔ (٤) جس کے پیٹ میں کیڑے ہوں ۔

Verminously : (adv.) ذلیل طور پر؛ کیڑوں سے بھرا ہوکر ۔

Verminousness : (n) کیڑوں بھرا ہونا؛ ذلالت؛ حقیر ہونا ۔

Vermiparous : (a) (شاذ) کیڑوں کی شکل کے بچے دینے والا ؛ کرم نما طفیلی پیدا کرنے والا ۔

Vermis : (n) [L.] میانہء دُمیغ؛ دمیغ کی درمیانی لَو ۔

Vermivorous : (a) کرم خور ۔

Vermix : (n) دیکھو Vermiform-appendix

Vermorel : (a) [after Victor B. Vermorel, a French industrialist] چھڑکاؤ ٹونٹی سے متعلق ۔

Vermouth/Vermuth : (n) [Fr. 'vermout'.] (۱) شراب افسنتین؛ ایک قسم کی شراب جس میں افسنتین ملا کر تلخی پیدا کی جاتی ھے ۔ (۲) شراب افسنتین کا گلاس ۔

Vernacle : Venicle کا متبادل ۔

Vernacular : (a) [L.'vernaculus'.] (۱) ملکی؛ دیسی (زبان، لفظ وغیرہ) ۔ (۲) مقامی؛ مختص المقام (بیماری)؛ جو کسی خاص خطے میں محدود ہو ۔ (۳) ملکی زبان میں لکھا ہوا ۔

Vernacular : (n) (۱) دیسی زبان؛ مقامی زبان ۔ (۲) کسی خاص پیشے کا اسلوب بیان یا محاورہ ۔ (۳) کسی خاص مقام کا طرز ۔

Vernacularism : (n) دیسی زبان کا محاورہ یا لفظ ۔

Vernacularity : (n) (۱) دیسی پن ۔ (۲) مقامی ہونا (بیماری کا) ۔

Vernacularization : (n) دیسی بنانا یا بنایا جانا؛ دیسی زبان میں منتقل کرنا یا کیا جانا ۔

Vernacularize : (v) دیسی بنانا؛ دیسی زبان کے سانچے میں ڈھالنا؛ دیسی زبان میں منتقل کرنا ۔

Vernacularly : (adv.) دیسی زبان کے محاورے کے مطابق؛ دیسی زبان میں ۔

Vernadskite : (n) [f. Valdimir I. Varnadsky, a Russian geologist.] ایک معدنی شے جو تانبے کے اساسی آبدار سلفیٹ سے بنتا ھے $(Cu_4 (SO_4)_3 (OH)_2 4H_2O)$ ۔

Vernal : (a) [L.'vernalis'.] (۱) بہاری؛ موسم بہار کا؛ ربیعی ۔ (۲) موسم بہار سے متعلق ؛ بہار جیسا ۔ (۳) (مجازاً) شبابی؛ نوجوانی کا ۔

Vernal breeze : (n) بادبہاری؛ نسیم بہاری ۔

Vernal equinox : (n) اعتدال ربیعی ۔

Vernal fever : (n) فصلی بخار؛ ملیریا ۔

Vernal grass : (n) ایک قسم کی گھاس جو چارے کے لئے اُگائی جاتی ھے ۔

Vernal point : (n) (علم النجوم) نقطہء ربیعی؛ نقطہء اول حمل ۔

Vernal season : (n) بہار؛ موسم بہار ۔

Vernal signs : (n) بروج ربیعی ۔

Vernalization : (n) پیش بہاری؛ بہاری بنانا ۔

Vernalize : (v) بہاری بنانا ۔

Vernalize : (v) پودوں میں جلد پھول یا پھل پیدا کرانا ۔

Vernally : (adv.) موسم بہار میں؛ موسم بہار کی طرح ۔

Vernation : (n) (نباتیات) اوراق کی ساخت یا ترتیب؛ موسم بہار میں شگوفے کے اندر اوراق کا بننا؛ برگ آرائی؛ قبل برگی ۔

Verneuk : (v) [S.A. AFr. Du. 'verneuken'.] (جنوبی افریقہ کا عامیانہ) فریب دینا؛ پھانسنا؛ ریاکاری کرنا؛ ابلہ فریبی کرنا ۔

Vernicle : (n) [OFr.] (۱) حضرت عیسیٰ کےچہرے کی تصویر جو سنت ویرونیکا (St. Veronica) کے رومال پر چھپ گئی تھی ۔ (۲) حضرت عیسیٰ کے چہرے کی کوئی ایسی تصویر ۔ (۳) کوئی زیور یا نشانی جس پر حضرت عیسیٰ کے چہرے کی تصویر ہو ۔ (٤) سنت ویرونیکا (St. Veronica) کا رومال جس پر حضرت عیسیٰ کے چہرے کی تصویر معجزانہ طور پر چھپ گئی تھی ۔

Vernier : (n) [Named after the inventor, Paul Vernier.] خرد پیما؛ کسر پیما؛ چھوٹا متحرک پیمانہ جسےTheodolite وغیرہ کے ساتھ اس کے چھوٹے چھوٹے حصوں کی پیمائش کے لئے لگا دیتے ہیں ۔

Vernier caliper : (n) ورنیائی سرل چاپ ۔

Vernis martin : (n) [Fr. after Robert Martin'.] طلائی سفوف کے ساتھ بنایا ہوا سبز وارنش جس سے فرنیچر وغیرہ رنگتے ہیں ۔

Vernissage : (n) دیکھو Varnishing-day

Vernix/Vernix-caseosa : (n) [mod. L.] لیس دار غلاف جو جنین کی جلد پر حفاظت کے لئے لگا رہتا ہے ۔

Veronal : (n) [G.] ایک منوم دوا (ایک سفید بلوری مادہ) ۔

Veronese : (a) [It. 'Veronese'.] شمالی اٹلی کے شہر ویرونا (Verona) کا یا وہاں سے متعلق؛ ویرونا کا ۔

Veronese : (n) ویرونا کا باشندہ ۔

Veronica : (a) [med. L. 'veronica'.] ویرونیکا؛ ایک قسم کی بوٹی جس میں نیلے، ارغوانی، گلابی اور سفید پھول لگتے ہیں ۔

Veronica : (n) دیکھو Vernicle

Verriculate : (a) گچھے دار ۔

Verricule : (a) (حشریات) گھنے کھڑے بالوں کا گچھا؛ لٹ ۔

Verruca : (n) [L.] مسا؛ گندمہ؛ گومڑی ۔

Verrucated : (a) مسادار ۔

Verruci- : جزو ترکیبی بمعنی "مسا" ۔

Verruciferous : (a) مسّے دار ۔

Verruciform : (a) مسا نما ۔

Verrucose : (a) [L. 'verrucosus'.] مسے دار؛ گومڑیوں دار ۔

Verrucoseness : (n) مسے دار ہونا؛ گومڑیوں دار ہونا ۔

Verrucous : (a) مسے دار؛ گومڑیوں دار ۔

Verruculose : (a) [mod. L. 'verruculosus'.] مسےدار؛ گومڑیوں دار ۔

Verruga : (n) [Sp.] پیرو (Peru) کی ایک مختص الملک بیماری جس میں بخار کے ساتھ جلد پر مسے نکل آتے ہیں؛ مسوں کی بیماری ۔

Vers de societe : (n) [Fr.] تفریحی شاعری ۔

Vers libre : (n) [Fr.] آزاد نظم (جس میں ملی جلی بحریں ہوں یا عروض کے قواعد کی پابندی نہ کی جائے)۔

Vers-librist/Vers libriste : (n) آزاد نظم لکھنے والا ۔

Versal : (a) [f. Universal.] (۱) عالم گیر؛ کل؛ پورا ۔ (۲) منفرد؛ انفرادی ۔

Versal : (n) [f. Verse-+-al.] مزین بڑا حرف جواکثر عبارت، باب، نظم وغیرہ کے شروع میں رہتا ہے ۔

Versant : (n) [Fr.] (۱) ڈھلواں خطہ؛ ڈھلوان زمین؛ دامنہ ۔ (۲) ڈھال؛ ڈھلان؛ ڈھال ہونا ۔

Versant : (a) (۱) ماہر ۔ (۲) مشغول ۔

Versatile : (a) [Fr., or. L. 'versatilis'.] (۱) ہمہ گیر : بہت سے کاموں کی صلاحیت رکھنے والا؛ بہت سے علوم وفنون یا کمالات پر حاوی (ذہن، طبیعت)؛ ہرفن مولا؛ ہمہ دان ۔ (۲) قلابے پر گھومنے والا؛ پھرنے والا ۔ (۳) (نباتیات، حیوانیات) آویزاں؛ کسی چیز کے سہارے اٹکا ہوا اور آسانی سے پھرنے والا ۔ (٤) متلون؛ غیر مستقل؛ ناپائدار۔ (٥) تغیرپذیر؛ تبدیل پذیر ۔ (٦) مختلف؛ متنوع ۔

Versatilely : (adv.) ہمہ گیری سے ۔

Versatileness : (n) ہمہ گیریت؛ ہرفن مولا ہونا ۔

Versatility : (n) ہمہ گیری؛ ہمہ دانی ۔

Verse : (n) [OE. 'fers'.] (۱) مصرع (کسی خاص بحر کا) ۔ (۲) نظم کا ٹکڑا، بند، قطعہ وغیرہ؛ شعر ۔ (۳) نظم: نظم کی کوئی خاص قسم ؛ بحر ۔ (٤) (انجیل یا کسی مقدس کتاب کا) جملہ، آیت، اشلوک وغیرہ ۔ (٥) مذہبی دعا کا فقرہ ۔ (٦) مناجات یا بھجن کا وہ ٹکڑا جو ایک شخص کے گانے یا ایک باجے پر بجانے کا ہو ۔

Blank verse : غیرمقفیٰ نظم؛ بے قافیہ نظم ۔

Cap verses : بیت بازی کرنا ۔

In verse : منظوم؛ نظم میں ۔

Society verse : تفریحی شاعری ۔

Verse : (a) نظم کا یا نظم سے متعلق؛ منظوم ۔

Verse : (v) (۱) نظم لکھنا؛ نظم کہنا؛ شعر کہنا ۔ (۲) نظم کرنا؛ نظم میں ادا کرنا ۔

Verse : (v) [Fr. 'verser' or L. 'versare'.] اچھی طرح واقف یا روشناس کرادینا؛ اچھی طرح مشق کرا دینا۔

Versed : (a) منظوم؛ متبحر ۔

Versed : (a) مشاق؛ ماہر؛ تجربہ کار ۔

Versed : (a) (۱) (ریاضیات) سہم؛ معکوس ۔ (۲) (پل سازی میں ) محراب کی بلندی ۔

Versed sine : (n) (ریاضیات) سہم الجیب؛ جیب معکوس ۔

Verselet : (n) چھوٹا سا مصرع یا بند ۔

Versemeker : (n) متشاعر؛ قافیہ پیما؛ تک بند؛ نظم لکھنے والا ۔

Verseman : (n) قافیہ پیما؛ تک بند؛ متشاعر ۔

Versemonger : (n) تُک بند؛ قافیہ پیما ۔

Versomongering : (n) تُک بندی ؛ قافیہ پیمائی ۔

Versesmith : (n) تُک بند ؛ نظم گو ؛ قافیہ پیما ۔

Verset : (n) [Fr.] (۱) مناجات کا چھوٹا سا بند جسے پادری اور حاضرین باری باری گاتے ہیں ۔ (۲) نظم کا ٹکڑا ؛ چھوٹی نظم ۔

Versicle : (n) [Fr. 'versicule', or L. 'versicul'.] (۱) چھوٹا سا بند ؛ خصوصاً مناجات کے بندوں میں سے کوئی ایک جنھیں پادری اور حاضرین باری باری گاتےہیں ۔ (۲) چھوٹی نظم ، بند یا شعر۔

Versicoloured : (a) (۱) بچ رنگی ؛ رنگ برنگا؛ گونا گوں ۔ (۲) مختلف قسم کی روشنی میں مختلف رنگ بدلنے والا ۔

Versicular : (a) نظم؛ چھوٹی نظم، بند اور خصوصاً انجیل کی آیت سے متعلق؛ مصرع دار ۔

Versicule : (n) دیکھو Versicole

Versiculus : (n) دیکھو Versicle

Versification : (n) (۱) نظم گوئی؛ قافیہ پیمائی؛ شاعری ۔ (۲) فن نظم نگاری ۔ (۳) نظموں میں الفاظ کی ترتیب؛ نظم کی ساخت؛ بحر ۔ (٤) کسی چیز کی منظوم شکل ۔

Versificator : (n) نظم گو؛ نظم کہنے والا ؛ قافیہ پیما؛ متشاعر ۔

Versifier : (n) [AFr. 'versifiur'.] دیکھو Versificator

Versify : (v) [Fr. 'versifier'.] (۱) (نثر کے مضمون کو) نظم کرنا؛ نظم میں ادا کرنا ۔ (۲) نظم کہنا؛ شعر کہنا ۔ (۳) منظوم کرنا ۔

Versifying : (n) نظم کرنا؛ نظم کہنا؛ منظوم کرنا ۔

Versine/Versin : (n) دیکھو Versed sine

Version : (n) [Fr.] (۱) ترجمہ (کتاب، عبارت وغیرہ کا) ۔ (۲) ترجمے کی مشق؛ مشقی ترجمہ (جو مدرسے میں کرالیا جائے) ۔ (۳) بیان ؛ روایت (کسی واقعے کی کسی خاص شخص کے نقطۂ نظر سے) ۔ (٤) بچّہ گردانی؛ (ولادت کے وقت دائی کا بچے کو رحم کے اندر) سیدھا کرنا؛ ٹھیک کرنا ۔ (٥) سرک رحم؛ رحم کا ٹلنا ۔

Authorized version : (مخفف A. V.) انگریزی میں بائبل کا مستند ترجمہ (۱٦۰٤ء تا ۱٦۱۱ء کا) ۔

Cephalic version : سرگردانی (بچہ پیدا کرانے میں) ۔

Pedalic version : (بچہ پیدا کرانے میں) پا گردانی ۔

Revised version : (مخفف R.V.) نظر ثانی شدہ ترجمہ (۱۸۷۰ء تا ۱۸۸٤ء) ۔

Version : (v) ترجمہ کرنا ۔

Versional : (a) (۱) ترجمے کا ۔ (۲) بیان یا روایت کا ۔

Versionist : (n) مترجم؛ ترجمہ کرنے والا ۔

Verso : (n) [L.] (۱) (کتاب کا) بایاں صفحہ ؛ بائیں ہاتھ کا صفحہ ۔ (۲) (سکّے کی) پشت ۔

Versor : (n) (ارضیات) علامت جو خط حامل کی لمبائی بدلے بغیر اس کی سمت بدل دیتا ہے ۔

Verst/Verste/Werst : (n) [Russ.'versta' partly through Fr.'verste' & G.'werst'.] ورسٹ؛ روس کا مسافت کا پیمانہ جو تقریباً دو تہائی میل کے برابر ہوتا ہے ۔

Verstand : (n) [G.] فہم؛ سمجھ۔

**Versus** : (prep.) [mod. L.] : (۱) بنام؛ بمقابلہ ۔ (۲) مقابلے میں؛ خلاف؛ مقابل ۔

**Vert** : (n) [Fr.] (۱) سبزہ؛ جنگل؛ اشیائے سبز؛ جنگل کی کل چیزیں جن میں سبز پتے ہوں ۔ (۲) حق سبزہ؛ جنگل؛ اشیائے سبز کے کاٹنے کا حق ۔ (۳) (نقابت) ڈھال کا سبز رنگ یا بندکیاں ۔

**Vert/'vert** : (n) (۱) نو ایمان؛ نو مذہب؛ وہ شخص جو کسی مذہب خصوصاً کیتھولک عیسائیت میں داخل ہو ۔ (۲) مرتد؛ وہ شخص جو کسی مذہب خصوصاً کیتھولک عیسائیت کو ترک کرے ۔

**Vert** : (v) [L. 'vertere'.] کسی خاص سمت میں موڑنا؛ مروڑ دینا ۔

**Vert/'vert** : (v) تبدیل مذہب کرنا ۔

**Vertebra** : (n) [L.] (۱) فقرہ : ریڑھ کی ہڈی کا ہر جوڑ ۔ (۲) (جمع) ریڑھ کی ہڈی ۔

**Vertebral** : (a) [mod. L. 'vertebralis'.] (۱) فقری؛ ریڑھ کی ہڈی کا یا اس کے قریب کا ۔ (۲) جس میں فقرے ہوں؛ فقرہ دار ۔ (۳) فقرہ جیسا ۔

**Vertebral** : (n) فقری رگ یا ورید یا شریان ۔

**Vertebral artery** : (a) فقرئی شریان ۔

**Vertebral canal** : (n) ریڑھ کی نالی ۔

**Vertebral column** : (n) عمود فقرات؛ ریڑھ کی ہڈی ۔

**Vertebrally** : (adv.) فقروں کے ذریعے ۔

**Vertebrarterial** : (a) فقرئی شریانی ۔

**Vertebrata** : (n) [L.] فقاریہ؛ ریڑھ کی ہڈی والے جانوروں کا خاندان؛ فقاریات؛ مہرہ داران ۔

**Vertebrate** : (a) [L. 'vertebratus'.] (۱) فقرہ دار؛ جس میں فقرے ہوں ۔ (۲) فقرئی حیوانات سے متعلق ۔ (۳) (مجازاً) (تحریر) پُرزور اور ہموار؛ منظم ۔ (٤) مضبوط ڈھانچے کا ۔

**Vertebrate** : (n) فقاری؛ ریڑھ کی ہڈی والا جانور؛ فقری حیوان ۔

**Vertebrate** : (v) فقروں کی طرح ایک دوسرے سے مربوط کرنا ۔

**Vertebrated** : (a) (۱) فقرہ دار؛ ریڑھ کی ہڈی والا؛ مہرے دار ۔ (۲) فقرات نما ۔

**Vertebration** : (n) (۱) فقاری تشکیل؛ فقاری تقسیم؛ مہرہ بندی ۔ (۲) (مجازاً) ریڑھ کی ہڈی؛ مضبوطی؛ ہمت؛ سرمایہ؛ قوت؛ بَل ۔

**Vertebro -** : جزو ترکیبی بمعنی "فقرہ"؛ "مہرہ" ۔

**Vertebrosternal** : (a) فقرے اور چھاتی کی ہڈی کا ۔

**Vertep** : (n) [Russ.] روس کا ایک قسم کا کٹھ پتلی کا کھیل ۔

**Vertex** : (n) [L.] (۱) (ہندسہ) راس (مثلث وغیرہ کا)؛ دو خطوط کے ملنے کا نقطہ؛ چوٹی ۔ (۲) سمت الراس؛ آسمان میں وہ نقطہ جو دیکھنے والے کے ٹھیک سر پر ہو ۔ (۳) (تشریح، حیوانیات) قلہ؛ راس؛ چندیا؛ فرق ۔ (٤) سب سے بلند حصہ یا نقطہ؛ چوٹی؛ اوپر کا سرا ۔ (٥) وہ نقطہ جہاں عدسہ کی سطح کو محورقطع کرتا ہے ۔

**Vertical** : (a) [Fr. or late L. 'verticalis'.] (۱) چوٹی کا؛ سب سے اوپر کے سرے کا؛ راس کا ۔ (۲) (ہیئت) سمت الراس کا؛ سمتیہ ؛ سمت الراسی ۔ (۳) عمودی ؛ سطح افق سے زاویہ قائمہ بنانے والا؛ قائم؛ کھڑا؛ انتصابی؛ شاقولی ۔ (٤) چندیا کا؛ فرقی ۔ (٥) مستقیم مستطیل نما (ٹکٹ) ۔ (٦) اوپر سے ہونے والا؛ ہَوا سے آنے والا ۔

**Vertical** : (n) (۱) انتصابی دائرہ خط یا سطح ۔ (۲) انتصابی مقیاس یا گھڑی کا چہرہ ۔ (۳) پیانو جس کے تار عمودی ہوتے ہیں ۔

**Prime vertical** : دائرہ مشرق مغرب؛ دائرہ اول السموت ۔

**The vertical** : عمود ۔

**Vertical angle** : (n) انتصابی زاویہ ۔

**Vertical angles** : (n) زاویائے متقابلہ؛ وہ زاویے جو دو خطوط کے تقاطع کے بالمقابل بنتے ہیں؛ مقابل زاویے ۔

**Vertical anthers** : (n) زیرہ؛ گل جو زرتار کے سرے پر اور اسی رخ کے ہوتے ہیں ۔

**Vertical axis** : (n) انتصابی محور ۔

Vertical boring-machine : (n) برما جس کا تکلا عمودی ہوتا ہے ۔

Vertical circle : (n) دائرہ سمتیہ؛ دائرہ ارتفاع؛ ان عظیم الشان دائروں میں سے ایک جو افق پر عموداً واقع ہیں ۔

Vertical engine : (n) عمودی انجن ۔

Vertical escapement : (n) (گھڑی سازی) عمودی گریزہ ۔

Vertical file : (n) (۱) کاغذات رکھنے کی الماری جس میں کاغذات عمودی طور پر یا کناروں پر کھڑے کر کے رکھے جاتے ہیں ۔ (۲) پمفلٹوں، تراشوں وغیرہ کا مجموعہ (فوری جواب کے لئے) ۔

Vertical fins : (n) مچھلی کے کھڑے پر جو پشت، مبرز یا دم پر ہوتے ہیں ۔

Vertical fire : (n) (بحریہ، فوج) اتنے اونچے زاویے سے فائر کرنا کہ گولے نشانے پر تقریباً عموداً گریں ۔

Vertical index : (n) کاسہ سر کی اونچائی کا اس کی لمبائی کے ساتھ تناسب ۔

Vertical limb : (n) مقابل زاویے کی پیمائش کا درجہ وار قوس ۔

Vertical line : (n) انتصابی خط ۔

Vertical plane : (n) سطح عمودی؛ انتصابی سطح (جو سطح افق سے زاویہ قائمہ بناتی ہو) ۔

Vertical union : (n) صنعتی کاریگروں کی یونین ۔

Verticalism : (n) (۱) عمودیت؛ عمودی ہونا؛ انتصابیت ۔ (۲) سمت الراس پر ہونا ۔

Verticality : (n) دیکھو Verticalism

Vertically : (adv.) (۱) عموداً؛ عمودی حالت میں ۔ (۲) خط عمودی میں ۔

Verticalness : (n) دیکھو Verticality

Vertices : (n) رؤس ۔

Verticil : (n) [L. 'Verticillus'.] (نباتیات) حلقہ؛ چکر؛ گھیریہ (ان حصوں میں سے ایک جو کسی محور کے گرد پھیلے ہوتے ہیں) ۔

Verticillaster : (n) [mod. L.] (نباتیات)حلقہ کاذب؛ حلقہ روپ؛ چکر تارا ۔

Verticillate : (a) حلقہ دار؛ حلقہ حلقہ ۔

Verticillated : (a) دیکھو Verticillate

Verticillately : (adv.) حلقہ دار طور پر؛ حلقہ حلقہ شکل میں ۔

Verticillation : (n) حلقے کی تشکیل ؛ حلقہ حلقہ ہونا ۔

Verticillus : (n) [L.] حلقہ؛ چکر ۔

Vertiginous : (a) [L. 'vertiginosus'.] (۱) مبتلائے دورانِ سر؛ دواری ۔ (۲) (مجازاً) متلون؛ تبدیل پذیر؛ بدلتے رہنے والا ۔ (۳) دورانِ سر جیسا ۔ (٤) دورانِ سر پیدا کرنے والا؛ جس سے سر میں چکر آئے ۔ (۵) گردش کناں؛ چکر کھاتا ہوا ۔

Vertiginously : (adv.) (۱) چکرکھاتے ہوئے ۔ (۲) دورانِ سر کی حالت میں؛ دورانِ سر کے ساتھ ۔

Vertiginousness : (n) (۱) دوران سر کی حالت یا کیفیت ۔ (۲) گردش کی حالت ۔

Vertigo : (n) [L.] (۱) گھمیر؛ گھنّی؛ چکر؛ دورانِ سر؛ سر گھومنا ۔ (۲) (مجازاً) ذہنی انتشار؛ بےترتیبی ۔

Essential vertigo : اصلی دورانِ سر؛ جس کا بظاہر کوئی سبب نہ ہو؛ دوار اصلی ۔

Objective vertigo : خارجی دورانِ سر؛ جس میں گردوپیش کی سب چیزیں گھومتی ہوئی معلوم ہوتی ہیں ؛ دوار خارجی ۔

Subjective vertigo : داخلی دورانِ سر؛ جس میں مریض کو محسوس ہو کہ وہ خود گھوم رہا ہے؛ دوارِ داخلی ۔

Verulamian : (a) [Baron verulam (title of Francis Bacon.] فرانسس بیکن کا یا اس سے متعلق ۔

Verumontanum : (n) اس جگہ کا چھوٹا سا اُبھار جہاں قنات منی غدہ مثانہ میں داخل ہوتی ہے ۔

Vervain : (n) [Fr. 'verreine'.] ایک قسم کی خودرو گھاس جس میں نیلے، سفید اور ارغوانی پھول ہوتے ہیں؛ زمانہ قدیم میں بطور تعویذ استعمال ہوتی تھی؛ گل شاہ پسند ۔

Vervain humming bird : (n) جمیکا کی ایک چھوٹی چڑیا ۔

Vervain mallow : (n) ایک قسم کا جنگلی پودا جس میں ارغوانی پھول آتے ہیں ۔

Verve : (n) [Fr.] (۱) زور؛ شگفتہ مزاجی (ادبی کاموں یا حسن کاری میں) ۔ (۲) جوش؛ ذوق؛ زندہ دلی ۔

Verveine : (n) دیکھو Vervain

Vervel/Varvel : (n) [Fr. 'vervelle'.] حلقہ یا چھلا جو پرند کے پیر میں ڈال کر اسے چکس سے باندھ دیتے ہیں ۔

Vervelle : (n) [Fr.] کنڈا یا حلقہ جو قرون وسطیٰ میں زرہ میں لگایا جاتا تھا ۔

Verver : (n) [Haitian Creole.] سفلی جادو کا اسمی نقش جو عام طور پر زمین پر بنایا جاتا ھے ۔

Vervet : (n) [Fr.] جنوبی اور مشرقی افریقہ کا ایک چھوٹا بندر ۔

Very/Verey : (a) [f. Samuel W. Very, the inventor.] ویری کا؛ ویری کا بنایا ھوا ۔

Very : (a) [ME. 'verray'.] (۱) حقیقی؛ محض ۔ (۲) عین؛ خاص؛ ٹھیک ۔ (۳) قطعی؛ کلی؛ انتہائی ۔ (٤) صرف؛ خالی؛ فقط ۔ (٥) قطعاً وہی؛ بعینہ؛ بجنسہ ۔

In very deed : دیکھو Deed

The very thing : بالکل مناسب چیز ۔

Very : (adv.) (۱) بالکل ۔ (۲) بہت؛ بہت ہی؛ نہایت ۔ (۳) حقیقتاً؛ سچ مچ کا؛ ٹھیک ٹھیک؛ صحیح طور پر ۔

Very flare/-lights : (n) روشنی جس سے رات میں اشارہ کرتے ہیں یا دشمنوں کے مقام کو روشن کرتے ہیں ۔

Very pistol : (n) ایک قسم کا پستول جس سے اشارہ کرنے یا دشمن کے مورچے کا پتہ لگانے کے لئے روشنی پھینکی جاتی ھے ۔

Vesania : (n) [L. 'vesanus'.] (مرضیات) خبط؛ پاگل پن ۔

Vesic : (n) [L. 'vesicula'.] آبلہ؛ پھپھولا ۔

Vesica : (n) [L.] (۱) (تشریح) مثانہ؛ پیشاب کا پھکنا ۔ (۲) (نباتیات) چھوٹا پھکنا جو بعض پتیوں میں ھوتا ھے ؛ کیسہ ۔ (۳) مچھلی کا پھکنا ۔ (٤) (قرون وسطیٰ کی تصویروں اور مجسموں میں) بیضاوی ہالا ۔

Vesica piscis : (n) قرون وسطیٰ میں تصویروں یا مجسموں کے گرد کا) بیضاوی ہالا ۔

Vesical : (a) پھکنے کا؛ مثانے کا؛ مثانی؛ کیسوی ۔

Vesical artery : (n) مثانی شریان ۔

Vesical calculus : (n) (طب) سنگِ مثانہ ۔

Vesical neck : (n) مثانے کا وہ حصہ جو پیشاب کی نالی کے اندرونی سرے سے لگا رہتا ھے ۔

Vesicant : (n) (۱) (طب) آبلہ ڈالنے والی چیز؛ دوائے آبلہ انگیز ۔ (۲) آبلہ ڈالنے والی گیس ۔

Vesicant : (a) آبلے ڈالنے والا؛ جس سے آبلے پڑ جائیں؛ آبلہ گیر ۔

Vesicaria : (n) [L.] ایک قسم کی بوٹی ۔

Vesicate : (v) [L. 'vesicare'.] (۱) آبلے ڈالنا؛ چھالے ڈالنا ۔ (۲) آبلے پڑ جانا ۔

Vesicated : (a) آبلے پڑے ھوئے ۔

Vesication : (n) آبلہ ؛ آبلے ؛ آبلے ڈالنا یا آبلے پڑنا؛ آبلہ انگیزی ؛ آپاژ ۔

Vesicatory : (n) آبلے ڈالنے والی چیز؛ دوائے آبلہ انگیز ۔

Vesicatory : (a) آبلے ڈالنے والا؛ آبلہ انگیز ۔

Vesicatory gas : (n) لڑائیوں میں استعمال ھونے والی ایک گیس جس سے آبلے پڑ جاتے ہیں ۔

Vesicle : (n) [Fr. 'vesicule' or L. 'vesicula'.] (۱) (تشریح، نباتیات، حیوانیات) چھوٹا پھکنا؛ کیسک؛ ھوا خانہ ۔ (۲) (طبیعیات) بلبلہ ۔ (۳) (ارضیات) حبابہ؛ بلبلہ٭ چٹان ۔ (٤) (مرضیات) آبلہ؛ چھالا ۔

Seminal vesicle : کیسہ٭ منی ۔

Vesicotomy : (n) مثانہ شگافی ۔

Vesicul-/Vesiculo- : جزو ترکیبی بمعنی "آبلہ"؛ "کیسہ"؛ "حبابہ" ۔

Vesicula : (n) [L.] پھکنا؛ کیسک؛ آبلہ؛ پھپھولا ۔

Vesicular : (a) (۱) چھوٹے پھکنے یا بلبلے کی شکل کا؛ بلبلہ نما ۔ (۲) بلبلہ دار؛ کیسہ؛ کیسہ؛ حبابی ۔ (۳) آبلے دار۔ (٤) پھیپھڑے کے کیسے سے متعلق ۔

Vesicular gland : (n) حبابی غدہ؛ کیسوی غدہ ۔

Vesicular seminalis : (n) کیسہء منی ۔

Vesiculate : (a) (۱) آبلے دار؛ بلبلے دار ۔ (۲) کیسہ دار ۔

Vesiculate : (v) آبلےدار بنانا یا بننا؛ بلبلے دار بننا یابنانا۔

Vesiculated : (a) (۱) کیسوں یا پھکنوں سے بھرا ھوا ۔ (۲) آبلہ نما؛ کیسہ نما ۔ (۳) آبلوں سے بھرا ھوا ۔

Vesiculation : (n) (مرضیات) آبلے پڑنا؛ آبلےدار ھونا؛ آبلوں کا سلسلہ ۔

Vesiculiferous : (a) جس میں چھوٹے پھکنے یا بلبلے ھوں؛ بلبلہ دار ۔

Vesiculiform : (a) بلبلہ نما ۔

Vesiculina : (n) [mod. L.] امریکی بوٹیوں کی ایک جنس ۔

Vesiculitis : (n) (مرضیات) ورم کیسہء منی ۔

Vesiculo - : Vesicle کا جزو ترکیبی ۔

Vesiculose : (a) بلبلہ دار؛ بلبلوں سے بھرا ھوا؛ کیسوں سے بھرا ھوا ۔

Vesiculus : (n) [L.] دیکھو Vesicle

Veskit : (n) (قدیم) واسکٹ؛ صدری ۔

Vespa : (n) [L.] جنس زنبور؛ بھڑ ۔

Vespacide : (n) [L.] بھڑوں کو مارنے والا؛ زنبورکُش ۔

Vespal : (a) زنبوری؛ بھڑوں سے متعلق ۔

Vesper : (n) [L.] (۱) (بڑے حروف سے) زہرہ؛ شام کا تارہ ۔ (۲) (شعر) شام ۔ (۳) (جمع) شام کی عبادت؛ عبادت کی رات کے مقررہ گھنٹوں میں سے چھٹا گھنٹہ؛ ناقوس شام ۔ (٤) پرندوں کی شام کی چہچہاہٹ ۔

Sicilian vespers : ۱۲۸۱ء میں سسلی میں فرانسیسیوں کا قتل عام جو شام کی عبادت کے وقت شروع ھوا ۔

Vesper : (a) (۱) شام کی عبادت کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) شام کا؛ شام سے متعلق ۔

Vesper bell : (n) ناقوس شام ۔

Vesperal : (a) (شاذ) شام کا ۔

Vesperal : (n) (کلیسا) شام کی عبادت میں استعمال ھونے والی مناجات وغیرہ کی کتاب ۔

Vespering : (n) چڑیوں کی شام کی چہچہاہٹ ۔

Vespertide : (n) شام ۔

Vespertilian : (a) [L.'vespertilio'.] چمگادڑ کا؛ چمگادڑ سے متعلق؛ چمگادڑ سے مشابہ؛ چمگادڑ کےلئے موزوں۔

Vespertilio : (n) [L.] کرم خور چمگادڑ ۔

Vespertilionid : (a) [mod. L. 'Vespertilionidae'.] کرم خور چمگادڑ کی ایک بڑی جنس کا یا اُس سے متعلق ۔

Vespertinal : (a) (۱) شام کا؛ جو شام کے وقت کیا جائے ۔ (۲) دیکھو Vespertine ۔

Vespertine : (a) [L. 'vespertinus'.] (۱) شام کا؛ جو شام کے وقت کیا جائے ۔ (۲) (نباتیات) شامیا؛ شام کو کھلنے والا (پھول) ۔ (۳) (حیوانیات) شام پرواز؛ شام کے وقت اڑنے والا (پرند)؛ شام پر؛ شب پر ۔ (٤) (ہئیت) شام کے وقت ڈھل کر افق پر آنے والا؛ شامی؛ شام غروبی ۔ (٥) (ارضیات) پنسلوانیا کے کوئلے کے پتھر کی سب سے نچلی کاربنی تہ سے متعلق ۔

Vespetro : (n) [Fr.] برانڈی؛ سونف، سویا، دھنیا اور انجلیکا وغیرہ کی مرکب شراب ۔

Vespiary : (n) [L. 'vespa'.] بھڑوں کا چھتا؛ زنبور خانہ ۔

Vespid : (a) بھڑوں کی ایک جنس سے متعلق ۔

Vespid : (n) ایک قسم کی بھڑ ۔

Vespidae : (n) [mod. L.] بھڑوں کی ایک جنس ۔

**Vespine : (a) [L.]** بھڑوں کا؛ زنبوری۔

**Vespoid : (a)** بھڑوں جیسا؛ بھڑوں سے مشابہ؛ زنبوری؛ زنبور نما۔

**Vespula : (n)** جماعت پسند بھڑوں کی ایک جنس۔

**Vessel : (n) [AFr. 'vessel', 'vaissel'.]** (۱) ظرف؛ برتن (خصوصاً سیال شے رکھنے کا)۔ (۲) جہاز؛ بڑی کشتی؛ ناؤ۔ (۳) (تشریح) عرق؛ رگ؛ بھری؛ نالی۔ (٤) (نباتیات) ظرف؛ خلیوں کی نالی جس میں رس گردش کرتا ہے۔ (٥) (بائبل کی تلمیح اور مزاحیہ) پیکر؛ کسی روحانی صفت کا حامل۔

**Chosen vessel :** برگزیدہ آلہء کار۔

**The weaker vessel :** پیکر ضعیف؛ عورت۔

**Vessels of wrath :** پیکر غضب؛ پیکر غصہ۔

**Vessel : (n) [Origin unkn.]** فل اسکیپ کاغذ کا آٹھواں حصہ۔

**Vesselful : (n)** ظرف بھر؛ برتن بھر۔

**Vest : (n) [Fr. 'veste'.]** (۱) واسکٹ؛ صدری۔ (۲) بنیان؛ زیر جامہ۔ (۳) ریشمی، جالی دار یا دوسرے کپڑے کا ٹکڑا جو نیچے گلے والی پوشاک کے اندر سے نظر آتا ہے۔

**Vest : (v) [OFr. 'vestir'.]** (۱) عطا کرنا؛ دینا (اختیارات، جائداد وغیرہ)۔ (۲) عطا کیا جانا؛ (اختیارات وغیرہ) پانا۔ (۳) پہنانا (لباس)۔ (٤) (قربان گاہ کو) آراستہ کرنا؛ پردے لٹکانا۔ (٥) کلیسائی لباس پہننا۔ (٦) سرمایہ لگانا؛ روپیہ لگانا۔ (۷) (پوشاک سے) ستر پوشی کرنا۔

**Vest in : (v)** (۱) (کسی شخص کو جائداد وغیرہ) مستقل طور پر عطا کرنا۔ (۲) (جائداد کا) کسی کے قبضے میں مستقل طور پر جانا۔

**Vest pocket : (n)** صدری کی جیب۔

**Vest-pocket : (a)** جیبی سائز کا۔

**Vest-pocket camera : (n)** جیبی کیمرہ۔

**Vest-pocket veto : (n)** بلا واسطہ حق التوا (جو صدر وغیرہ قانونی مسودہ پر قانون ساز اسمبلی کے التوا تک دستخط نہ کر کے لگا دیتا ہے)۔

**Vesta : (n) [L.]** (۱) (اساطیر) وستا؛ گھر کی دیوی۔ (۲) (علم النجوم) وستا (سیارچہ)۔ (۳) ایک قسم کی چھوٹی ماچس؛ مومی دیا سلائی۔

**Vestal : (a) [L. 'Vestalis'.]** (۱) وستا کا؛ وستا سے متعلق؛ وستائی۔ (۲) وستا کے نام کی کنواریوں سے متعلق۔ (۳) پاکیزہ؛ پاکدامن۔

**Vestal : (n)** (۱) وستا کے نام کی کنواری؛ ان عورتوں میں سے ایک جو عمر بھر دوشیزہ رہنے کا عہد کرتی تھیں اور اس آگ کی حفاظت کرتی تھیں جو اس دیوی کی قربان گاہ پر ہر وقت جلتی رہتی تھی۔ (۲) پاکدامن عورت؛ عفیفہ۔ (۳) نن؛ راہبہ۔

**Vestal virgin : (n)** ان پجاریوں میں سے ایک جو روم میں وستا کے مندر میں مقدس آگ کی نگرانی کرتی ہے۔

**Vested : (a)** (۱) ملبوس؛ کلیسائی لباس پہنے ہوئے۔ (۲) وابستہ؛ مستقل۔

**Vested interest : (n)** وابستہ غرض؛ غرضداری۔

**Vested right : (n)** مستقل حقوق۔

**Vestee : (n)** قمیص کا بر یا سامنے کا حصہ جو الگ سے لگا لیا جاتا ہے۔

**Vestiarian : (a)** کلیسائی پوشاک سے متعلق۔

**Vestiary : (n) [OFr. 'vestiarie'.]** توشہ خانہ؛ کپڑے رکھنے کا کمرہ۔

**Vestiary : (a)** پوشاک سے متعلق؛ لباس سے متعلق۔

**Vestibular : (a)** ڈیوڑھی کا؛ دہلیز کا؛ ڈیوڑھی یا دہلیز کا کام دینے والا۔

**Vestibulate : (a)** دہلیز سے مشابہ؛ ڈیوڑھی سے مشابہ؛ دہلیز نما۔

**Vestibule : (n) [Fr.]** (۱) ڈیوڑھی؛ پیش دالان؛ غلام گردش (بیرونی دروازے سے متصل جس میں سے دوسرے کمروں میں جانے کا راستہ ہوتا ہے)۔ (۲) گرجے وغیرہ کی برساتی؛ پیش دہلیز۔ (۳) گلیاری ریل، جس میں ایک سرے سے دوسرے سرے تک جانے کا راستہ ہوتا ہے۔ (٤) (تشریح) دہلیز؛ وہ خانہ جو اور خانوں سے متصل ہوتا ہے۔

**Vestibule : (v)** (۱) دہلیز بنانا؛ ڈیوڑھی بنانا ۔ (۲) (ریل میں) گلیاری بنانا؛ گلیاری بنا کر جوڑنا ۔

**Vestibule of the ear : (n)** دہلیز اذن؛ کان کے اندرونی چکر کے بیچ کا خانہ ۔

**Vestibule train : (n)** گلیاری ریل ۔

**Vestibuled : (a)** دہلیز دار؛ جس میں ڈیوڑھی ہو ۔

**Vestibulitis : (n)** ورم دہلیز؛ ورم دہلیزالاذن ۔

**Vestibulum : (n) [L.]** (۱) دہلیز؛ ڈیوڑھی ۔ (۲) (حیوانیات) نرخرا یا مبرز کی دہلیز ۔

**Vestige : (n) [Fr.]** (۱)نشان قدم؛ نقش پا؛ کھوج ۔ (۲) (مجازاً) نشان؛ آثار؛ علامت؛ شائبہ ۔ (۳) ذرہ؛ خفیف مقدار ۔ (٤) (حیاتیات) عسن؛ وہ عضو یا چیز جو سلسلہ ارتقاء کے نیچے جانوروں میں مکمل صورت میں موجود ہو اور اونچے جانوروں یا انسان کے جسم میں ناقص صورت میں باقی رہے اور بیکار رہے؛ ناکارہ عضو؛ باقیہ ۔

**Vestigial : (a)** (۱) بقیہ؛ جو گزری ہوئی چیز کے نشان کے طور پر باقی ہو؛ آثاری ۔ (۲) (حیاتیات) عسنی؛ باقیائی ۔

**Vestigially : (adv.)** آثاری طور پر؛ باقیائی طور پر ۔

**Vesting : (n)** واسکٹ کا کپڑا ۔

**Vestiture : (n) [med. L. 'vestitura'.]** (۱) لباس ؛ پوشاک ؛ کپڑے ۔ (۲) بال، کھپرے وغیرہ جن سے کوئی سطح ڈھکی ہوئی ہو ۔

**Vestless : (a)** بے صدری؛ بے واسکٹ ۔

**Vestlike : (a)** صدری نما؛ واسکٹ نما ۔

**Vestment : (n) [ME. 'vestiment'.]** (۱) پوشاک؛خصوصاً منصبی لباس؛ رسمی لباس ۔ (۲) پادری یا گرجے کے سرود خواں بچوں کا چوغہ ۔ (۳) قربان گاہ کی چادر ۔ (٤) (مجازاً) لباس؛ پوشش؛ اوڑھنا؛ غلاف ۔

**Vestmental : (a)** پوشاک سے متعلق ۔

**Vestmented : (a)** (۱) منصبی لباس میں ملبوس ۔ (۲) کلیسائی لباس میں ملبوس پادری کے ذریعے ادا کیا ہوا ۔

**Vestral : (a)** (۱) توشہ خانہء کلیسا کا ۔ (۲) مجلس حلقہ کلیسا کا ۔

**Vestry : (n) [AFr. 'Vest(e)rie'.]** (۱) گرجے کا توشہ خانہ؛ وہ کمرہ جس میں کپڑے رکھے اور پہنے جاتے ہیں ۔ (۲) غیر مقلدوں کے گرجے کا عبادت خانہ ۔ (۳) کلیسائی حلقے کے محصول دہندگان یا ارکان؛ ارکان حلقہ ۔ (٤) کلیسائی حلقے کے نمائندوں کی مجلس؛ مجلس حلقہ ۔ (٥) دفتر مجلس حلقہ ۔

**Vestry-book : (n)** (۱) مجلس حلقہ کی کاروائی لکھنے کی کتاب ۔ (۲) مجلس حلقہ کا رجسٹر جس میں حلقہ کے لوگوں کی پیدائش ، شادی اور موت درج کی جاتی ہے ۔

**Vestry-clerk : (n)** محرر مجلس حلقہ ۔

**Vestry man : (n)** رکن مجلس حلقہ ۔

**Vestry-room : (n)** گرجے کا توشہ خانہ؛ مجلس حلقہ کا کمرہ جس میں مجلس حلقہ کے نمائندے جمع ہوتے ہیں ۔

**Vestural : (a)** پوشاک سے متعلق؛ لباس سے متعلق ۔

**Vesture : (n) [OFr.]** (۱) پوشاک؛ لباس؛ جامہ ۔ (۲) غلاف؛ فرش وغیرہ ۔ (۳) (قانون) درختوں کو چھوڑ کر زمین پر اگنے والے سبھی نبات ۔ (٤) کوئی چیز جو پوشاک کی طرح چھپا لے ۔ (٥) دیکھو Seisin ۔ (٦) دیکھو Investiture ۔

**Vesture : (v)** لباس پہنانا ۔

**Vestured : (a)** ملبوس؛ پوشاک پہنے ہوئے ۔

**Vesturer : (n)** گرجے کے توشہ خانے کا داروغہ؛ بڑے یا چھوٹے گرجے کا نائب خازن ۔

**Vestury : (n) [OFr. 'vestuaire'.]** توشہ خانہ؛ کپڑے رکھنے کا کمرہ یا الماری ۔

**Vesuvian : (a) ['Vesuvius', the active volcano in Italy .]** (۱) اطالیہ کے آتش فشاں پہاڑ ویسوویس کا ۔ (۲) آتش فشانی؛ کوہ آتش فشاں کا؛ برکانی ۔ (۳) غضبناک؛ شدید؛ شوریدہ ۔

**Vesuvian : (n)** (۱) (معدنیات) ایک معدنی شے جو کوہ ویسوویس پر پائی گئی تھی ۔ (۲) ایک قسم کی مومی دیاسلائی جو رگڑ کر سلگائی جاتی ہے ۔

**Vesuvianite : (n)** ایک معدنی شے جو سب سے پہلے کوہ ویسوویس پر پائی گئی تھی ۔

**Vesuvin : (n) [G.]** نسیجیاتی کاموں میں استعمال ہونے والا ایک رنگ ۔

**Vet : (n)** بیطار؛ مویشیوں کا جراح ۔

**Vet : (v)** (۱) مویشیوں کو علاج یا تفتیش کے لئے پیش کرنا ۔ (۲) آدمی کو جانچنا یا علاج کرنا ۔ (۳) جانچنا؛ پڑتالنا؛ آزمانا ۔

**Vet :** Vetran کا مخفف ۔

**Veta : (n)** ایک بیماری جو پہاڑ کی ہوا سے ہو جاتی ہے ۔

**Vetch : (n) [OFr., ONFr. 'veche'.]** ویچ؛ ایک قسم کا پھلی دار پودا جو خود رو بھی ہے اور کاشت بھی کیا جاتا ہے؛ عموماً چارے کے طور پر استعمال ہوتا ہے؛ باقلا؛ موٹھ ۔

**Vetchling : (n)** بعض قسم کے پودے؛ ویچ کی قسم کا پودا ۔

**Vetchy : (a)** ویچ سے بھرا ہوا؛ ویچ کا بنا ہوا؛ جس میں ویچ ہوتا ہو ۔

**Veteran : (n)[Fr. or L.'veteranus'.]** (۱) جنگ آزمودہ سپاہی ۔ (۲) کارآزمودہ لوگ ۔ (۳) پنشن یافتہ فوجی ۔ (٤) پرانا درخت خصوصاً جس کا تنا دو فٹ سے زیادہ ہو اور جو سینے تک اونچا ہو ۔

**Veteran : (a)** (۱) کار آزمودہ؛ پرانا اور تجربہ کار (سپاہی وغیرہ) ۔ (۲) کارآزمودہ لوگوں کا؛ تجربہ کار سپاہیوں کا ۔ (۳) پرانا؛ لمبی مدت کا ۔

**Veteranize : (v)** (۱) تجربہ کار بنانا؛ جنگ آزمودہ بنانا ۔ (۲) فوج میں دوبارہ بھرتی کرنا ۔

**Veteran's preference : (n)** ترجیح جوپنشن یافتہ یاتجربہ کار فوجیوں کو ملازمت وغیرہ میں دی جاتی ہے ۔

**Veterinarian : (n)** بیطار؛ سالوتری؛ سلوتری؛ مویشیوں کا ڈاکٹر ۔

**Veterinarian : (a)** بیطاری کا؛ جانوروں کے علاج کا ۔

**Veterinary : (a) [L. 'veterinarius'.]** دیکھو Veterinarian

**Veterinary : (n)** دیکھو Veterinarian

**Veterinary science : (n)** بیطاریات ۔

**Veterinary surgeon : (n)** بیطار؛ سالوتری ۔

**Vetiver/Vetivert : (n) [Fr. 'vetiver, vetyver'.]** خس ۔

**Veto : (n) [L.]** (۱) حق امتناع؛ حق نامنظوری؛ ویٹو (فرماں روا، صدردارالامراء وغیرہ کا یہ حق کہ کسی قانون کے نفاذ کو نا منظور کر دے) ۔ (۲) حکم نا منظوری ۔ (۳) مانعت؛ امتناع ۔

**To put (place, set) a veto on (something)/-upon (something) :** نا منظورکر دینا؛ رد کر دینا؛ مانعت کرنا؛ ویٹو لگانا ۔

**Veto : (v)** (۱) نا منظورکرد ینا؛ مانعت کر دینا ۔ (۲) ویٹو لگا کر روک دینا ۔ (۳) (کسی شخص کو) روک دینا ۔

**Veto message : (n)** پیام یا دستاویز جس میں حقِ رد یا منظوری کی توجیہہ ہوتی ہے ۔

**Veto power : (n)** حقِ نا منظوری؛ حقِ امتناع ۔

**Vetoer : (n)** نامنظور کرنے والا؛ حقِ رد استعمال کرنے والا؛ حامیء حقِ نا منظوری ۔

**Vetoist : (n)** دیکھو Vetoer

**Vettura : (n) [It. 'vectura'.]** بگھی؛ چار پہیوں کی گاڑی جو اطالیہ میں استعمال ہوتی ہے ۔

**Vetturino : (n) [It.]** (۱) (اطالیہ میں) گھوڑے اور گاڑی کو کرایہ پر لگانے والا شخص؛ بگھی کا کوچوان ۔ (۲) دیکھو Vettura ۔

**Vex : (v) [Fr. 'Vexw'.]** (۱) تنگ کرنا؛ دق کرنا؛ پریشان کرنا ۔ (۲) (قدیم) آزردہ کرنا؛ رنج پہنچانا ۔ (۳) (سمندر میں) تلاطم پیدا کرنا ۔ (٤) (جانوروں کو) دق کرنا؛ چھیڑنا ۔ (٥) (مجازاً) زور دینا؛ زور لگانا ۔ (٦) (کسی موضوع یا مسئلے پر) لمبی بحث کرنا یا تحقیق کرنا؛ مباحثہ کرنا ۔

**Vex : (n)** (اسکاچستان) دیکھو Annoyance

**Vexation : (n)** (۱) دق کرنا؛ دق ہونا ۔ (۲) مقدمہ بازی کر کے ناک میں دم کر دینا ۔ (۳) کوفت؛ پریشانی کی حالت ۔ (٤) تکلیف دہ چیز؛ تکلیف؛ پریشانی ۔

**Vexation of mind : (n)** ذہنی کوفت ۔

Vexation of spirit : (n) روحانی تکلیف ۔

Vexations : (a) (۱) تکلیف دہ ۔ (۲) (مقدمہ) جو صرف پریشان کرنے کے لئے کیا جائے ۔

Vexatious search : (n) تکلیف دہ تلاشی ۔

Vexatiously : (adv.) تکلیف دہ طور پر ۔

Vexatiousness : (n) تکلیف دہ ہونا ۔

Vexed : (a) (۱) دق کیا ہوا؛ پریشان کیا ہوا ۔ (۲) متلاطم؛ مشتعل ۔ (۳) تکلیف پہنچایا ہوا ۔ (٤) بر افروختہ کیا ہوا ۔

Vexed question : (n) معرکۃ الآرا مسئلہ؛ جس پر بہت بحث ہوتی ہو ۔

Vexedly : (adv.) دق ہو کر؛ تنگ ہو کر ۔

Vexer : (n) دق کرنےوالا؛ تنگ کرنےوالا؛ پریشان کرنےوالا ۔

Vexillary : (n) [L. 'vexillarius'.] (قدیم) رومی فوج کے سب سے زیادہ کار آزمودہ سپاہیوں کا طبقہ ۔ (۲) رومی علم بردار ۔

Vexillary : (a) (۱) علم سے متعلق ۔ (۲) علم گل سے متعلق ۔

Vexillate : (a) (نباتیات) لِوادار؛ پنکھ نما ۔

Vexillation : (n) آزمودہ کار سپاہیوں کی جماعت؛ ایک معیار کے سپاہیوں کی جماعت ۔

Vexillum : (n) [L.] (۱) رومی فوج کا عَلَم؛ نشان دستہ؛ سپاہی جو ایک جھنڈے کے نیچے ہوں؛ دستہ ۔ (۲) (کلیسا) اسقف کے عصا کا ٹیکا؛ جھنڈا یا صلیب جو جلوس کے ساتھ ہو ۔ (۳) (نباتیات) عَلَم گل ؛ لِوا؛ تیتری نما پھول کے اوپر کی بڑی پنکھڑی ۔ (٤) (طیوریات) پرندوں کے پَر کا پھیلاؤ ؛ پنکھ ریشہ؛ پَر ؛ پرہ ۔

Vexingly : (adv.) دق کرنے کے طور پر؛ تکلیف دہ طریقے سے ۔

Vi et armis : (adv.) (قانون) زبردستی؛ بزور اسلحہ؛ جبر و تشدد سے ۔

Via : (n) [L.] (۱) راستہ ؛ شاہراہ ۔ (۲) رومی قانون کےتحت کسی دوسرے کی زمین سے گزرنے کا حق ۔

Via : (prep.) براہ؛ راستے سے ہوتے ہوئے؛ براستہ ۔

Via : (int.) (۱) آگے بڑھو؛ آؤ؛ آجاؤ ۔ (۲) جاؤ؛ دور ہو جاؤ؛ بھاگ جاؤ ۔ (۳) بحث یا جواب روکنے کے لئے یا کسی موضوع کو چھوڑنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Via lactea : (n) کہکشاں؛ مجرّہ ۔

Via media : (n) بیچ کی راہ : درمیانی راستہ ؛ وسطیٰ طریق ۔

Viability : (n) (۱) قابلیت حیات؛ حیّوتیت ۔ (۲)اپج کی قوت ۔

Viable : (a) [Fr.] (۱) جینے والا؛ زندہ رہنے کے قابل (جنین یا نو زائیدہ بچہ ) ؛ حیوی ؛ زیستنی ۔ (۲) (پودا، جانور) پنپنے والا؛ زندہ رہنے والا (کسی خاص آب و ہوا میں)؛ ثابت اپجی ۔

Viadolorosa : (n) [L.] تکلیف دہ طور پرمشکل راہ یاتجربہ ۔

Viaduct : (n) [L.] پل جو سڑک یا ریل کو کسی وادی کےاوپر سے لے جانے کے لئے بنایا جائے ۔

Viajaca : (n) [Amer. Sp.] ایک دریائی مچھلی ۔

Vial : (n) [ME. 'viole'.] شیشی ؛ وائل ۔

To pour out vials of wrath : (۱) (بائبل) بدلا لینا ۔ (۲) غصے کا اظہار کرنا؛ برس پڑنا ۔

Vial : (v) شیشی میں رکھنا ۔

Viameter : (n) راہ پیما؛ مسافت پیما (جس سے معلوم ہو جائے کہ گاڑی کتنی دور چلی ہے ) ۔

Viand : (n) [Fr. 'viande'.] (۱) کھانا؛ کھانے کی چیز ۔ (۲) (جمع)اشیائے خوردنی؛ کھانے پینے کی چیزیں ۔ (۳) غذا؛ طعام ۔

Viaticum : (n) [L.] (۱) (کلیسا) عشائے ربانی جو اس شخص کو دی جائے جو مر رہا ہو ۔ (۲) زاد راہ یا سفر خرچ جو کسی عہدے دار کو سرکاری کام سے سفر کرنے کے لئے دیا جاتا ہے؛ توشۂ سفر ۔ (۳) سفری قربان گاہ (جسے سفر میں ساتھ لے جا سکیں) ۔

Viator : (n) [L.] مسافر؛ رہرو؛ راہ گیر ۔

Vibes : (n) ایک قسم کا باجا ۔

Vibex : (n) [L.] (مرضیات) گرمی دانہ؛ قرمزدانہ ۔

Vibracular : (a) خطاری ۔

Vibracularium : (n) خطار؛ تارینہ ۔

Vibraculum : (n)[L. 'Vibrare'.] خطار؛ بعض مرکب الجسم جانوروں کا زائد عضو جس کی ارتعاشی حرکت سےغذا ان کےقریب آجاتی ہے؛ تارینہ ۔

Vibrance : (n) اہتزاز؛ ارتعاش ۔

Vibrancy : (n) دیکھو Vibrance

Vibrant : (n) [L. 'Vibrans'.] (۱) جھولنے والا؛ اہتزاز کرنے والا ۔ (۲) (کسی چیز کے جوش سے) تھرتھراتا ہوا ۔ (۳) گونجتی ہوئی (آواز) ۔ (٤) حساس؛ زودحس ۔ (٥) زندہ دل؛ پرجوش ۔ (٦) بھڑکیلا ۔

Vibrantly : (adv.) جھولتے ہوئے؛ تھرتھراتے ہوئے ۔

Vibraphone : (n) ایک قسم کا باجا ۔

Vibrate : (v) [L. 'Vibrare'.] (۱) (لنگن کی طرح) جھلانا؛ جھولنا؛ ارتعاشی حرکت سےناچنا۔ (۲) اہتزاز کرنا ؛ اہتزاز ہونا ۔ (۳) (آواز کا) گونجنا ۔ (٤) (طبیعیات) مرتعش ہونا؛ ارتعاش ہونا؛ تیزی سے ادھر اُدھر حرکت کرنا۔ (٥) (جذبے یا جوش سے) تھرتھرانا ۔ (٦) (مجازاً) بہت زیادہ ارتعاش پذیر ہونا؛ متلون ہونا؛ باربار رائے بدلنا ۔ (۷) مرتعش ہوکر گھومنا، گزرنا یا داخل ہونا ۔

Vibratile : (a) اہتزاز پذیر؛ ارتعاش پذیر؛ جھولنے یا تھرتھرانے والا ۔

Vibratility : (n) اہتزاز پذیری؛ ارتعاش پذیری۔

Vibrating : (a) مرتعش؛ تھرتھراتا ہوا ۔

Vibration : (n) (۱) جھولنا؛ اہتزاز؛ اہتزازی حرکت ۔ (۲) (طبیعیات) ارتعاش؛ سیال یا لچک دار ٹھوس چیز کے اجزاء کا توازن میں خلل پڑنے کی وجہ سے تیزی سے حرکت کرنا ۔ (۳) (خیالات، عقیدے وغیرہ میں) متلون ہونا؛ باربار بدلنا ۔ (٤) قوت بخش ظہور ۔

Amplitude of vibration : خیطہء ارتعاش؛ خیطہء اہتزاز؛ جھولنے والی چیز یا تھرتھرانے والی چیز کا مرکز سکون سے زیادہ سے زیادہ فصل ۔

Forced vibration : خارجی اہتزاز؛ قسری ارتعاش؛ خارجی ارتعاش جو کسی خارجی قوت کی وجہ سے ہو ۔

Free vibration : آزاد ارتعاش؛ داخلی اہتزاز یا ارتعاش جو خود بخود ہو ۔

Vibrational : (a) اہتزازی؛ ارتعاشی ۔

Vibratiuncle : (n) ارتعاش خفیف ۔

Vibrato : (adv.) [It.] تھرتھراتے ہوئے؛ بہت زیادہ ارتعاش کے ساتھ ۔

Vibrato : (n) آواز کا ارتعاش؛ آواز کی لرزش جو کسی سُر پر مختلف حد تک زور دینے سے پیدا ہوتی ہے ۔

Vibrator : (n) (۱) مہتزز؛ مرتعش؛ شخص یاچیز جو ارتعاش یا اہتزاز کی حالت میں ہو ۔ (۲) (برقیات) مرتعش نے ۔ (۳) (آرگن باجے کا) نَے کا پردہ؛ نرسل گھونٹی ۔ (٤) (طباعت) مرتعش بیلن (روشنائی کا) ۔ (٥) (طب) برقی آلہء مالش ۔ (٦) ارتعاشندہ ۔

Vibratory : (a) (۱) ارتعاشی؛ اہتزازی ۔ (۲) ارتعاش سے متعلق ۔ (۳) جو مرتعش ہو سکے ۔ (٤) گونجتی ہوئی؛ گونج دار (آواز) ۔

Vibrio : (n) [mod. L.] جرثومہ کی ایک جنس جو ہر وقت تھرتھراتے رہتے ہیں؛ ارتعاشیہ؛ تھرتھریا ۔

Vibrissae : (n) [L.] (۱) (تشریح) ناک کے بال ۔ (۲) (حیوانیات) منہ کے اطراف کے سخت بال ۔ (۳) (طیوریات) (بعض پرندوں کے) خار؛ کانٹے کی طرح کے پر جو چونچ کے قریب ہوتے ہیں ۔

Vibrissal : (a) ناک کے بال سے متعلق ۔

Vibro - : جزو ترکیبی بمعنی "ارتعاشی" ۔

Vibro-graph : (n) ارتعاش نگار ۔

Vibro-massage : (n) ارتعاشی مالش ۔

Vibro-meter : (n) ارتعاش نگار ۔

Vibro-scope : (n) ارتعاش نما؛ ارتعاش بیں؛ ارتعاش پیما؛ وہ آلہ جس سے ارتعاش کا اندازہ کیاجاتاہے ۔

Vicaress : (n) (۱) وہ راہبہ جو صدر راہبہ سے نیچے ہوتی ہے ۔ (۲) وکرکی بیوی ۔

Vicarial : (a) (۱) وکر سے متعلق؛ وکرکی خدمت سےمتعلق ۔ (۲) مفوضہ؛ نیابتی ۔

Vicarian : (a) [L. 'Vacarius'.] ناتب حکمراں سے متعلق؛ جو ناتب حکمراں کے زیر حکومت ہو ۔

Vicarian : (n) وہ شخص جو مذہب میں استواری کا قائل نہ ہو ۔

Vicariate : (n) (۱) وکرکا عہدہ یا اختیار ۔ (۲) سیاسی قائم مقام عہدہ؛ قائم مقامی ۔ (۳) نائب گورنر کے ماتحت کا ضلع ۔ (٤) (رومی کیتھولك کلیسا) وہ ضلع جو مشن کے اسقف کے ماتحت ہو؛ مشن کے اسقف کا علاقہ ۔

Vicarious : (a) [L.'Vicarius'.] (۱) مفوضہ؛ کسی دوسرے کا دیاہوا؛ نیابتی ۔ (۲) قائم مقام؛ مقائم؛ مقامانہ؛ دوسرے کے بدلے کا ۔ (۳) (عضویات) عوضی؛ جو دوسرے عضو کے بدلے ہو ۔

Vicarious authority : (n) نمائندگی ۔

Vicarious sacrifice : (n) کفارے کی قربانی جو عیسائیوں کے عقیدے میں حضرت مسیح نےگنہگاروں کے کفارہء گناہ کے لئے کی ۔

Vicariously : (adv.) (۱) نیاباتاً؛ نیابتی طور پر؛ دوسرے کے بدلے میں ۔ (۲) قائم مقام طور پر ۔

Vicariousness : (n) (۱) نیابتی ہونا؛ دوسرے کا دیا ہوا ہونا ۔ (۲) قائم مقامی؛ دوسرے کی جگہ ہونا؛ دوسرے کے بدلے کا ہونا ۔

Vicarship : (n) وکر کا عہدہ؛ وکر کا عہد کارکردگی ۔

Vice : (n) [Fr.] (۱) بدی؛ برائی ۔ (۲) عیب؛ نقص؛ خامی ۔ (۳) ( گھوڑے وغیرہ کا ) عیب ؛ بری عادت ۔ (٤) (جسم ساخت میں) موروثی یا خلقی نقص یا عیب (اب اس معنی میں شاذ) ۔ (٥) (بڑے حرف سے) ( قدیم اخلاقی ناٹکوں میں ) مسخرا ۔ (٦) خرابی؛ خباثت؛ ضرر رسانی ۔ (۷) عصمت فروشی؛ قحبہ پن ۔

Vice/Vise : (n) [Fr. 'Vis'.] (۱) (قدیم) چکر دار سیڑھی ۔ (۲) شکنجہ ۔ (۳) جالی دار کھڑکی میں شیشہ لگانے کا ایك آلہ ۔

Viburnum : (n) [L.] وائی برنم؛ ایك قسم کی پھول دار جھاڑی؛ جنس شب در ۔

Vic : (n) [Short for 'Victrola'.] دیکھو Phonograph

Vic : (n) ہوائی جہازوں کا V کی شکل بنا کر اڑنا ۔

Vicar : (n) [AFr. 'Vikere, Vicare'.] (۱) نمائندہ؛ نائب ۔ (۲) انسان (بطور خلیفہء مسیح یاخلیفہء خدا) ۔ (۳) پادری؛ سنت پیٹر (St. Peter) (بطور خلیفہء مسیح) ۔ (٤) وکر؛ کسی ایسے حلقے کا پادری جس کا کلیسائی محصول کوئی جماعت یا کوئی زمیندار وغیرہ وصول کرتا ہو اور اسی سے پادری کو مددِ معاش ملتی ہو ۔ (٥) چھوٹا کشیش یا غیر پادری جو کلیسا میں مناجات گاتا ہے ۔ (٦) پوپ وغیرہ کا نائب یا نمائندہ ۔

Cardinal vicar : پاپائے روم کا نمائندہ جو روما میں بطور اسقف کام کرتا ہے ۔

Clerk vicar/Lay-/Secular- : بڑے گرجےکا عہدہ دار جو دعا کے بعض حصوں کو گاتا ہے ۔

Vicar-apostolic : (n) مشن کا اسقف؛ صدر مبلغ جسے اسقف کا لقب حاصل ہو ۔

Vicar-choral : (n) پادری یا غیر پادری جو بڑے گرجے میں دعا کے بعض حصوں کو پڑھتا ہے یا گاتا ہے ۔

Vicar-forane : (n) (رومی کیتھولك کلیسا) نائب اسقف جو کسی خاص کام کے لئے کسی خاص حلقے میں مقرر کیا جائے ۔

Vicar-general : (n) (۱) (کلیسائے انگلستان میں) اسقف یا اسقف اعظم کا نائب (کلیسائی امور میں) ۔ (۲) (رومی کیتھولك کلیسا) نائب اسقف (عدالتی امور میں) ۔ (۳) ٹامس کرم ول (Thomas chromwell) کا خطاب جواسے ۱۵۳۵ء میں کلیسائی امور میں بادشاہ کے نمائندے کی حیثیت سے دیا گیا تھا ۔

Vicar of bray : (n) موقع شناس؛ ابن الوقت؛ نمك حرام؛غدار ۔

Vicar of christ : (n) نائب مسیح؛ پاپائے روم؛ خلیفہء مسیح ۔

Vicarage : (n) (۱) وکر کی جاگیر یا وقف ۔ (۲) وکرکی قیام گاہ ۔

Vicarate : (n) (۱) وکر کا عہدہ یا اختیار ۔ (۲) سیاسی قائم مقام عہدہ؛ قائم مقامی ۔ (۳) دیکھو Vicariate ۔

Bench vice : بینچ میں لگا ہوا شکنجہ ۔

Vice : (n) نائب؛ قائم مقام ۔

Vice : (n) (۱) (اسکاچستان) جگہ؛ مقام ۔ (۲) (اسکاچستان) باری۔

Vice : (v) [L.] شکنجے میں کسنا ۔

Vice : (prep.) [L.] بجائے؛ جگہ پر ۔

Vice - : (prefix) سابقہ بمعنی "قائم مقام"؛ "نائب" ۔

Vice-abbot : (n) قائم مقام صدر راہب؛ نائب راہب ۔

Vice -admiral : (n) [AFr. 'Visadmiral'.] نائب امیر البحر ۔

Vice- admiralty : (n) نائب امیر البحر کا عہدہ یا عہد کارکردگی ۔

Vice-admiralty courts : (n) برطانوی نو آبادیوں کی بحری عدالت ۔

Vice-agent : (n) نائب ایجنٹ ۔

Vice-captain : (n) نائب کپتان ۔

Vice-chairman : (n) نائب میر مجلس؛ نائب صدر ۔

Vice-chamberlain : (n) نائب حاجب ۔

Vice-chancellor : (n) [OFr. 'Vi(s)chancelier'.] (۱) نائب مشیر اسقف ۔ (۲) نائب امیر جامعہ؛ وائس چانسلر (۳) بانی کورٹ کا جج جو اصول معدلت کے مسائل کا تصفیہ کرتا ھے ۔

Vice-chancellorship : (n) نائب امیر جامعہ یا نائب مشیر اسقف کا عہدہ یا عہد کارکردگی ۔

Vice-consul : (n) نائب قونصل ۔

Vice-county : (n) ضلعے کا ایک حصہ ۔

Vice-god : (n) (تحقیراً) خدا کا نائب ۔

Vice-governor : (n) نائب گورنر ۔

Vice-king : (n) (۱) وائسرائے؛ نائب السلطنت ۔(۲) دیکھو Viceroy ۔

Vice-legate : (n) پادری کے نائب سفیر کا نائب ۔

Vice-premier : (n) نائب وزیر اعظم ۔

Vice-presidency : (n) نائب صدارت ۔

Vice-president : (n) نائب صدر ۔

Vice-presidential : (n) نائب صدر سے متعلق ۔

Vice-presidentship : (n) نائب صدارت؛ نائب صدر کا عہدہ ۔

Vice-queen : (n) (۱) عورت جو وائسرائے کا کام کرتی ہو؛ وائسرینہ ۔ (۲) وائسرائے کی بیوی ۔

Vice-rector : (n) نائب ریکٹر۔

Vice-regal : (a) وائسرائے کا؛ ویسرائی ۔

Vice-regency : (n) قائم مقام بادشاہ کی نیابت ۔

Vice-regent : (n) قائم مقام بادشاہ کا نائب ۔

Vice-squad : (n) پولیس کا وہ دستہ جو برائیوں کو روکنے پر مامور ہو ۔

Vice-treasurer : (n) نائب خازن یا خزانچی ۔

Vice-treasurership : (n) نائب خازن کا عہدہ یا اس عہدے کا عہد حکومت ۔

Vice-versa : (adv.) [L.] اور اس کے برعکس؛ الٹا ۔

Vice-warden : (n) نائب نگراں ۔

Vicegerency : (n) نیابت ۔

Vicegerent : (n) [med. L.'Vicegerens'.] (۱)نائب حکمراں؛ قائم مقام حکمراں ۔ (۲) نائب؛ قائم مقام ۔ (۳) خدا کا نائب؛ پوپ ( خلیفہ مسیح یا خدا کے نائب کی حیثیت سے) ۔ (٤) آدمی؛ فوق الفطرت یا روحانی قوت کے نائب کی حیثیت سے ۔

Vicegerent : (a) نائب؛ قائم مقام ۔

Viceless : (a) بے نائب ۔

Vicelike : (a) شکنجے کی طرح ۔

Vicenary : (a) بیس کا ۔

Vicennial : (a) [late L. 'vicennium'.] بست سالہ؛ جو بیس سال تک رہے یا بیسویں سال واقع ہو ۔

Vicereine : (n) [Fr.'Vicereine'.] (۱) بیگم وانسرائے؛وانسرائے کی بیوی؛ وانسرینہ ۔ (۲) وہ عورت جو وانسرائے کا کام کرتی ہو ؛ وانسرائے کا کام کرنے والی عورت ۔

Viceroy : (n) [Fr.] (۱) وانسرائے؛ حاکم جو کسی علاقے یا نو آبادی میں بادشاہ کے قائم مقام کی حیثیت سے اور شاہانہ اختیارات کے ساتھ حکومت کرتا ہو؛ نائب السلطنت ۔ (۲) (مجازاً) وانسرائےجیسا عہدہ اوراختیارات رکھنےوالا شخص ۔ (۳) (حشریات) تتلی کی ایک قسم ۔

Viceroyal : (a) وانسرائے کا؛ وانسرائی ۔

Viceroyalty : (n) [Fr. 'Vice-royaute'.] (۱) وانسرائی؛ وانسرائی عہدہ یا عہدحکومت ۔ (۲) وانسرائے کے اہل خاندان ۔

Viceroyship : (n) دیکھو Viceroyalty

Vichy : (n) [Fr.] فرانس کےایک چشمے کا معدنی پانی (جس میں معدنی اجزاء ہوتے ہیں) ۔

Vicia : (n) [mod. L.] جنس باقلا ۔

Vicinage : (n) [OFr. 'Vis(e)nage'.] (۱) پڑوس؛ ہم سایہ؛ پڑوس کا علاقہ ؛ قرب و جوار کا علاقہ ۔ (۲) پڑوسی؛ ہم سایہ لوگ ۔ (۳) ہمسائیگی؛ ہمسائیگی کا تعلق؛ ہمسائیگی کا رابطہ ۔ (٤) حق ہمسائیگی ۔

Vicinal : (a) [Fr.] (۱) پڑوس کا؛ قریب؛ نزدیک ۔ (۲) قربیہ ۔ (۳) (ریاضیات) کسی سطح سےتقریباً ہم مکان ۔

Vicinism : (n) دو جنس یا دو طرح کے پودوں کے درمیان پار زیرگی؛ قربیت ۔

Vicinity : (n) [L. 'Vicinitas'.] (۱) پڑوس کا علاقہ؛ قرب وجوار کا علاقہ ۔ (۲) قرب وجوار؛ پڑوس ۔ (۳) قریبی تعلق؛ قرابت ۔

In the vicinity (of) : (۱) پڑوس میں ۔ (۲) تقریباً؛ قریب قریب ۔

Vicious : (a) [OFr.] (۱) برا؛ برائی کا؛ بدی کا ۔ (۲) مخرب اخلاق؛ بیہودہ ۔ (۳) بد؛ بد خصال؛ بد سیرت ۔ (٤) عیب دار؛ شریر (گھوڑا وغیرہ) ۔ (٦) غلط؛ ناقص؛ خراب (زبان، دلائل وغیرہ) ۔ (٦) بد طینت؛ کینہ پرور؛ خبیث ۔ (۷) عداوت کی؛ خباثت کی؛ بغض و حسد کی ۔ (۸) شدید؛ زور کا ۔

Vicious circle : (n) (۱) (منطق) استدلال دوری؛ ایک بات کے ثبوت میں دوسری بات پیش کرنا جس کا ثبوت خود پہلی بات پر منحصر ہو ۔ (۲) (مرضیات) ایک قسم کا روگ جس میں ایک کے بعد ایک مرض گھٹتا بڑھتا رہتا ہے ۔ (۳) برائی کا چکر؛ ایک برائی سے دوسری برائی پیدا ہونا اور دوسری سے پہلی میں اور زیادتی ہونا ۔

Viciously : (adv.) بد خصالی سے؛ بیہودگی سے؛ برے طریقے سے؛ بد بختی سے؛ خباثت سے ۔

Viciousness : (n) برائی؛ بدی؛ بد خصالی؛ بیہودگی؛عیب دار ہونا؛ خرابی؛ بد طینتی؛ خباثت ۔

Vicissitude : (n) [Fr. or L. 'Vicissitudo'.] (۱) تغیر حالات؛ انقلابات؛ نیرنگیاں، نشیب و فراز (خصوصاً دولت، عزت وغیرہ کا) ۔ (۲) باقاعدہ تغیر؛ باری باری سے ہونا؛ تبادلہ ۔ (۳) تواتر؛ توالی؛ یکے بعد دیگرے ہونا ۔

Vicissitudinous : (a) (۱) تغیر پذیر؛ بدلنےوالا ۔ (۲) پُر از نشیب و فراز ۔

Vicontiel : (a) [AFr.] وانی کاؤنٹ یا شیرف کا یا اس سے متعلق ۔

Victim : (n) [L. 'Victima'.] (۱) قربان؛ جانور یا انسان جو کسی دیوتا پر بھینٹ چڑھایاجائے ۔ (۲) شکار؛ مارا ہوا؛ کشتہ؛ نشانہ ۔ (۳) دھوکا کھانے والا؛ پھنسنے والا؛ شکار ۔(٤) وہ شخص جو اپنی کسی مہم کی وجہ سے تکلیف اٹھائے یا مرجائے ۔

To fall a victim to (something or person) : شکار ہوجانا؛ پھنس جانا ۔

Victimhood : (n) شکار ہونا ۔

Victimization : (n) پھانسنا؛ پھنسنا؛ قربانی؛ قربانی کرنا یا کیا جانا ۔

Victimize : (v) (۱) (دام فریب میں) پھانسنا ۔ (۲) شکاربنانا؛ نشانہ بنانا (حرص ، ظلم وغیرہ کا) ۔

(۳) (مزدوروں کی انجمن) (سرغنہ وغیرہ کو) قربانی کا بکرا بنانا ؛ قربان کر دینا ۔ (٤) قربان کرنا؛ قربانی دینا؛ (پودوں کو) مکمل طور پر تباہ یا برباد کر دینا ۔

Victimizer : (n) پھانسنے والا؛ قربانی کرنے والا ۔

Victor : (n) [AFr. 'Victo(u)r'.] (١) فاتح؛ فتح کرنے والا ۔ (٢) جیتنے والا (لڑائی، بحث وغیرہ میں) ۔

Victor : (a) فاتح؛ فتح مند ۔

Victoria : (n) [L. or Sp.] فتح کا نعرہ ۔

Victoria : (n) [f. Name of Queen Victoria of England.] (١) وکٹوریا، دو نشست کی بگھی جس کا کوچ بکس اونچا ہوتا ہے اور جس کا ٹپ گرایا جا سکتا ہے ۔ (٢) (نباتیات) بہت بڑے قسم کا کنول ۔ (٣) پالتو کبوتر کی ایک نوع ۔ (٤) ایک قسم کا آلوچہ جو خوش ذائقہ اور گہرے سرخ رنگ کا ہوتا ہے؛ سرخ آلوچہ ۔ (٥) (علم النجوم) ایک چھوٹا سیارہ ۔ (٦) ایک قسم کی موٹر گاڑی جس کی چھت پھسلا کر یا کھسکا کر کھولی اور بند کی جاتی ہے ۔

Victoria : (a) (آسٹریلیا کے شہر) وکٹوریا کا یا وہاں سے متعلق ۔

Victoria cross : (n) وکٹوریا کراس؛ بہادری کا تمغہ جو ملکہ وکٹوریہ نے ١٨٥٦ء میں جاری کیا تھا ۔

Victoria day : (n) ملکہ وکٹوریہ کی یوم پیدائش ٢٤/مئی ۔

Victoria lily : (n) بہت قسم کا کنول ۔

Victoria pigeon : (n) ایک قسم کا کلغی دار کبوتر ۔

Victorian : (a) [f. the name of Victorius.] پانچویں صدی عیسوی کا ایک کلیسائی عہدے دار پادری ۔

Victorian : (a) ملکہ وکٹوریہ کا؛ ملکہ وکٹوریہ کے عہدے کا؛ ملکہ وکٹوریہ کے عہد کی خصوصیات رکھنے والا ۔

Victorian : (n) ملکہ وکٹوریہ کے عہد کا شخص یا مصنف ۔

Victorian : (n) وکٹوریا (آسٹریلیا) کا باشندہ ۔

Victorian : (a) وکٹوریا (آسٹریلیا) کا ۔

Victorian period : (n) ٥٣٢ جولیسی سال کا وقفہ جس کے ختم ہونے پر ماہ نو اور کامل جولیسی سال کے انہیں دنوں میں نکلتے ہیں ۔

Victorianism : (n) (١) (مذاق، عادت یا طرز عمل میں) وکٹوریا کے عہد کا ہونا ۔ (٢) وکٹوریا کے عہد کے اسلوب بیان، مذاق یا طرز کی مثال یا پیداوار ہونا ۔

Victorianize : (v) (طرز یا مذاق میں) وکٹوریا کے عہد کا بنانا ۔

Victoriate : (n) [L. 'Victoriatus'.] قدیم روم کا ایک نقرئی سکہ ۔

Victorine : (n) [Victoria+-ine.] سمور کا گلوبند جو عورتیں استعمال کرتی ہیں ۔

Victorine : (n) [Fr. 'Victorian', the Abbey of St. Victor, near Paris'.] سنت وکٹر (St.Victor) کے سلسلے کا ایک پادری ۔

Victorious : (a) [AFr. 'Victorious'.] (١) فتح یاب ؛ فتحمند؛ ظفریاب ؛ منصور؛ جیتنے والا ۔ (٢) فتح کا؛ فاتحانہ ۔ (٣) اخلاقی طور پر ہم آہنگ ۔

Victoriously : (adv.) فتح مندی سے؛ فتح یاب ہو کر ۔

Victoriousness : (n) فتح یاب ہونا؛ فتح یابی؛ فتح مندی؛ ظفر یابی ۔

Victory : [AFr. 'Victorie'.] (١) فتح؛ ظفر؛ جیت ۔ (٢) (مجازاً) قابو ۔ (٣) یونانی یا رومی فتح کی دیوی؛ اس دیوی کا بت ۔

Cadmean victory : وہ فتح جس میں فاتح برباد ہو جائے ۔

Moral victory : لڑائی وغیرہ کا غیر فیصلہ کن نتیجہ یا شکست جس میں اخلاقی غلبہ حاصل ہو؛ اخلاقی فتح ۔

Pyrrhic victory : فتح عظیم؛ فتح گراں بہا یعنی وہ فتح جو بہت کشت و خون اور قربانی کے بعد حاصل ہو ۔

To have (get, win) the victory : فتح مند ہونا؛ فتح کرنا؛ جیت لینا ۔

Victory garden : (n) سبزیوں کا باغیچہ جو جنگ کے دنوں میں پیداوار بڑھانے کے لئے لگایا جاتا ہے ۔

Victory girl : (n) بد چلن عورتیں جو جنگ کے زمانے میں فوجیوں کے ساتھ رہتی ہیں ۔

Victress : (n) فاتح عورت ۔

Victrix : (n) دیکھو Victress

Victual : (n) [ME.'Vitaile(s)'.] (عموماً جمع) غذا؛ کھانا؛ خوراک؛ سامان خوردو نوش؛ آذوقہ؛ رسد ۔

Victual : (v) [OFr. 'Vitaillier'.] (۱) غذا پہنچانا؛ سامان خوردونوش دینا؛ پہنچانا ۔ (۲) سامان خوردونوش فراہم کرنا یا لینا ۔ (۳) کھانا کھانا ۔ (٤) (جانوروں کو) چرانا؛ کھلانا ۔

Victualled : (a) کھانا کھاتے ہوئے ۔

Victualler : (n) (۱) خوردنی فروش؛ غذا فروش ۔ (۲) رسد رساں جہاز؛ (وہ جہاز) جو اور جہازوں کو کھانے پینے کا سامان پہنچاتا ھے ۔ (۳) رسد رساں (خصوصاً فوج کو رسد فراہم کرنے والا) ۔

Licensed victualler : لیسنس یافتہ شراب فروش؛ سرائے والا ۔

Victualling : (n) (۱) رسدرسانی؛ سامان خوردونوش فروخت کرنا یا فراہم کرنا؛ رسد بہم پہنچانا ۔ (۲) رسد لینا؛ سامان خورد و نوش فراہم کرنا (خاص کر اب جہاز کے لئے) ۔ (۳) ذاتی استعمال کے لئے غذا کی فراہمی ۔

Victualling bill : (n) رسد نامہ؛ چنگی خانے کا اجازت نامہ جہاز پر رسد بھیجنے کا ۔

Victualling-house : (n) کھانے پینے اور شراب کی دکان؛ سرائے ۔

Victualling-note : (n) (بحری) رسد کا ٹکٹ؛ چٹھی جس کی رو سے جہاز کا اسٹیوارڈ ملاح کو رسد دیتا ھے ۔

Victualling office : (n) (۱) دفتر رسانی؛ بحری فوج کو سامان رسد فراہم کرنے کا دفتر ۔ (۲) (مکہ بازی) پیٹ ۔

Victualling-yard : (n) احاطۂ رسد؛ سمندر کے کنارے گودی سے متصل جس میں بحری فوج کے لئے رسد جمع کی جاتی ھے ۔

Vicuna/Vicugna : (n) [Sp.] (۱) وکونیا؛ شمالی امریکا کا لاما نما جانور جس سے ریشم نما اون حاصل ہوتا ھے ۔ (۲) وکونیا کے اندرونی روئیں کا چمکدار اونی ریشہ ۔ (۳) وکونیا کے اون کا بنا کپڑا ۔ (٤) اونی کپڑا جو دیکھنے میں وکونیا کے اون سے بنا معلوم ہو ۔

Vicuna-cloth : (n) وکونیا کے اون کا بنا کپڑا ۔

Vicuna wool : (n) (۱) وکونیا کا اون ۔ (۲) سوت ملا اون ۔

Vidame : (n) [Fr.] (فرانس میں) وہ شخص جس کو اسقف سے زمین ملی ہو اس کے نمائندے کی حیثیت سے اور دنیاوی معاملے میں اس کی حمایت کرنے کے صلے میں ۔

Viddui : (n) [Heb. 'Widduy'.] (۱) (یہودیوں کا) اعتراف گناہ (جو ابجد کی ترتیب سے مرتب ہوا اور پڑھا جاتا ھے) ۔ (۲) اعتراف گناہ جو مرتے وقت مخفی طور پر کیا جائے ۔

Vide : (v) [L.] دیکھو؛ ملاحظہ ہو (فلاں صفحہ، فلاں عبارت وغیرہ) ۔

Quod vide : (مخفف .q.v) ملاحظہ ہو (کسی دوسری کتاب کا) حوالہ دینے کے لئے لکھتے ہیں ۔

Vide : (a) [OFr. 'Vuit, voit'.] (۱) (آلات موسیقی کے تار کے بارے میں کہتے ہیں ) کھلا ہوا ۔ (۲) (موسیقی کی ہدایت میں) چھوڑا ہوا ۔

Vide infra : (v) نیچے یا آگے صفحات میں ملاحظہ ہو ۔

Vide supra : (v) اوپر یا گذشتہ صفحات میں ملاحظہ ہو ۔

Videlicet : (adv.) [L.] (۱) یعنی ۔ (۲) جس کے نام یہ ہیں ۔ (۳) جس کی تفصیل یہ ھے؛ بہ تفصیل ذیل ۔

Video : (a) ٹیلیویژن کی تصویروں کی ترسیل و تحصیل سے متعلق یا اس میں استعمال ہونے والا ۔

Video : (n) [L. 'Videre'.] ٹیلیویژن ۔

Video recording : (n) (۱) ٹیلیویژن پر دکھائی جانے والی متحرک تصویر ۔ (۲) دیکھو Video-Tape Recording ۔

Video signal : (n) ویڈیو سگنل؛ تصویراشارہ؛ ویڈیواشارہ ۔

**Video tape recording : (n)** مقناطیسی فیتے پر ریکارڈ کیا ہوا تصویری اشارہ اور آواز جو ٹیلیویژن پر دکھائی جائے ۔

**Videogenic : (a)** ٹیلیویژن پر نشر کرنے کے لئے موزوں ۔

**Vidette :** دیکھو Vedette

**Vidian artery : (n) [f. 'Vidus, Vidius', an Italian anatomist.]** وِدیوی شریان ۔

**Vidian canal : (n)** وِدیوی نالی ۔

**Vidian nerve : (n)** وِدیوی رگ ۔

**Vidimus : (n) [L.]** (۱) مصدقہ نقل ۔ (۲) حسابات کی تنقیح؛ جانچ؛ معائنۂ حسابات ۔ (۳) (دستاویز وغیرہ کا) خلاصہ؛ تلخیص؛ معائنۂ دستاویزات ۔

**Vidonia : (n) [Origin unkn.]** ایک قسم کی پھیکی سفیدشراب جو جزائر کناری میں بنائی جاتی ھے ۔

**Vidua : (n) [L.]** (۱) بیوہ ۔ (۲) افریقی بیا کی ایک جنس ۔

**Viduage : (n) [L. 'vidua'.]** بیوگی : بیوگان ۔

**Vidual : (a) [Late L. 'Vidualis'.]** بیوہ سے متعلق؛ بیوہ یا بیوگی کے شایانِ شان؛ موزوں؛ بیوہ ۔

**Viduity : (n) [Fr. 'Viduite', or L. 'Viduita'.]** بیوگی؛ ایام بیوگی ۔

**Vie : (v) [ME. 'Avie, envie'.]** (۱) (قدیم) (ایک چیز کا دوسری سے) مقابلہ کرنا ( بدلے، موازنہ یا دشمنی میں) ۔ (۲) مقابلہ کرنا؛ مد مقابل ھونا؛ سبقت لے جانے کی کوشش کرنا ۔ (۳) شرط لگانا؛ شرط بدنا؛ خطرے میں ڈالنا ۔

**Viejitos : (n) [Mex. Sp.]** (تراسکن ہندوستانیوں Tarascan ) کا ایک مزاحیہ ناچ جس میں نوجوانان بوڑھوں کا سانگ بھر کر ناچتے ہیں ۔

**Vielle : (n) [Fr.]** ایک قسم کا چوتارا (باجا) جس کو چھوٹے سے پہیے سے بجایا جاتا ھے ۔

**Vienna : (n)** (۱) آسٹریا کا دار السلطنت، وی اے نا؛ وی اینا ۔ (۲) بعض قسم کے آٹے یا روٹی کا نام ۔

**Vienna caustic : (n)** ایک لیپسی جس میں کاسٹک پوٹاش اور چونے کی برابر مقدار ھوتی ھے ۔

**Vienna paste : (n)** دیکھو Vienna caustic

**Viennese : (n)** وی اے نا کا باشندہ؛ وہاں کی جرمن زبان ۔

**Viennese : (a)** وی اینا کا یا وہاں سے متعلق؛ وی اینا سے شروع ھونے والا ۔

**Viet : (n)** Vietminh کا رکن ۔

**Vietcong : (n)** ویت نام کی کمیونسٹ تحریک کے حامی خصوصاً وہ جو چھاپہ ماری کیا کرتے تھے ۔

**Vietminh : (n)** ویت نام کی کمیونسٹ تحریک کا حامی ۔

**View : (n) [AFr. 'Vewe. 'Vieue'.]** (۱) رائے ؛ طرز خیال ۔ (۲) نظارہ ؛ ملاحظہ ؛ مشاہدہ (گردوپیش وغیرہ کا) ۔ (۳) (قانون) چوری کا معائنہ (موقعۂ واردات ، مال ، لاش وغیرہ کا) ۔ (٤) منظر ؛ نظارہ ۔ (٥) منظر کی تصویر ۔ (٦) مطالعہ ؛ نظر ۔ (٧) مقصد ؛ غرض ۔ (٨) صورت ؛ شکل ۔ (٩) نقشہ ؛ خاکہ ۔ (١٠) دیکھنا ۔ (١١) دیکھو View Halloo ۔ (١٢) دیکھنے کا طرز یا رنگ ۔ (١٣) امید؛ رجا؛ توقع؛ امکان ۔ (١٤) مزاج؛ فطرت ۔

**A general view :** ایک عام نظر : عام خیال ۔

**At the view of :** دیکھتے ہی ۔

**Bird's-eye view :** (۱) طائرانہ نظارہ (شہر وغیرہ کا بلندی سے) ۔ (۲) طائرانہ نظر (جو بلندی سے ڈالی جائے)؛ مجمل نظر (کسی موضوع پر) ۔

**In (the) view of :** نظرکے سامنے؛ اس طرح کہ دیکھا جاسکے؛ حد نظر میں؛ بہت نزدیک؛ اتنا نزدیک کہ دیکھا جا سکے ۔

**In view :** (۱) نگاہ کے سامنے؛ زیر نگاہ ۔ (۲) زیرِ توجہ؛ زیر غور ۔ (۳) بغرض؛ بطور مقصد ۔

**In view of :** (۱) بہ لحاظ؛ دیکھتےھوئے؛ اس کے پیش نظر ۔ (۲) (سوقیانہ) بغرض ۔

**On or upon (the) view of :** دیکھ کر ۔

**On view :** دکھاؤ؛ جو ہر شخص کے دیکھنے کے لئے ھو ؛ جسےہر شخص دیکھ سکے ؛ نظر کے سامنے ۔

Point of view : دیکھو Point

To come in view of : حدِ نظر میں آنا ۔

To have in view : (۱) پیش نظر ہونا؛ مد نظر ہونا۔ (۲) نظر میں رکھنا؛ ملحوظ رکھنا ۔

To take a view of : دیکھنا؛ معائنہ کرنا؛ مشاہدہ کرنا ۔

To take the long view : مستقبل کے لئے مہیا کرنا

To the view : اعلانیہ؛ کھلے بندوں؛ کھلم کھلا ۔

With a view to : (۱) بغرض ۔ (۲) امید میں؛ توقع میں ۔ (۳) بہ لحاظ ۔

With the (or a) view of : بغرض؛ اس غرض سے کہ؛ اس خیال سے کہ ۔

With this (or that) view : اِس یا اُس مقصد سے ۔

View : (v) (۱) نظارہ کرنا؛ مشاہدہ کرنا؛ ملاحظہ کرنا؛ معائنہ کرنا؛ آنکھوں سے دیکھنا ۔ (۲) مطالعہ کرنا؛ نظر ڈالنا؛ رائے قائم کرنا ۔ (۳) (شکار میں) (away کے ساتھ) لومڑی کو آڑے نکلتے ہوئے دیکھنا یا چلاّ کر اس کی خبر دینا ۔ (٤) غور کرنا؛ سوچنا ۔ (٥) کسی خاص طرز یا رنگ میں دیکھنا ۔

View angle : (n) زاویۂ نظر یا نگاہ ۔

View-finder : (n) منظر نما؛ کیمرے کا وہ حصہ جس سے معلوم ہو کہ تصویر کہاں تک آئے گی ۔

View-halloo : (n) (لومڑی کے شکار میں) شور جو شکاری لومڑی کو آڑے نکلتے دیکھ کر مچاتے ہیں ۔

View of frank-pledge : (n) دیکھو Frank-pledge

View point/View-point : (n) (۱) نقطۂ نظر؛ نقطۂ نگاہ ۔ (۲) وہ جگہ جہاں سے نظارہ کیا جا سکے ۔

Viewable : (n) نظر آنے والا؛ جو دیکھا جا سکے؛ مرئی ۔

Viewer : (n) (۱) دیکھنے والا؛ نظارہ کرنے والا؛ ناظر ۔ (۲) ملاحظہ کرنے والا شخص؛ معائنہ کرنے والا شخص ۔ (۳) ٹیلیفون دیکھنے والا شخص۔

Viewiness : (n) وہمی ہونا؛ خبط ۔

Viewing : (n) (۱) دیکھنا؛ نظارہ ۔ (۲) ٹیلیویژن دیکھنا ۔

Viewless : (a) (۱) اوجھل؛ (نظر سے) غائب؛ (نظر سے) پوشیدہ؛ چھپا ہوا؛ غیر مرئی ۔ (۲) جس کی کوئی رائے نہ ہو ۔ (۳) بے نظارہ ۔

Viewlessly : (adv.) غیر مرئی طور پر؛ غیر محسوس طور پر ۔

Viewy : (a) (۱) عجیب خیالات رکھنے والا؛ وہمی ؛ خبطی ۔ (۲) (عام) زرق برق؛ بھڑکیلا؛ ٹھاٹ کا ۔

Vigentennial : (a) [L. 'Vigeni, Viceni'.] بیس سالہ؛ ہر بیس سال پر واقع ہونے والا؛ بیسویں سالگرہ سے متعلق ۔

Vigentennial : (n) بیسویں سالگرہ یا اس کی تقریب ۔

Vigesimal : (a) [L. 'Vigesimus'.] بیس کا؛ بِستی؛ عدد بیس پر مبنی ۔

Vigesimo-quarto : دیکھو Twenty-Fourmo

Vigia : (n) [Pg.] سمندر کے نقشے میں بنا ہوا وہ نشان جو کسی مخفی خطرے کی نشان دہی کرتا ہے ۔

Vigil : (n) [Fr. 'Vigile'.] (۱) (کلیسا) کسی تہوار یا مقدس دن کی شام ۔ (۲) کسی تہوار کے موقعے پر شب بیداری ۔ (۳) (جمع) شب کی عبادت؛ نماز شب خصوصاً مردوں کے لئے ۔ (٤) شب بیداری؛ رت جگا؛ رات کو جاگتے رہنا ۔

To keep (a) vigil/-vigils : شب بیداری کرنا؛ رات کو جاگتے رہنا ۔

Vigil light : (n) شمع جو رومی کیتھولک کلیسا میں پجاری کسی خاص مذہبی مقصد کے لئے جلاتے ہیں ۔

Vigilance : (n) [Fr. or L. 'vigilantia'.] (۱) چوکسی؛ ہوشیاری؛ خبرداری؛ احتیاط؛ بیدار مغزی ؛ بیداری ۔ (۲) (طب) بے خوابی ۔

Vigilance committee : (n) کمیٹی حفظ امن، جو بدامنی کے زمانے میں یا بے نظم ملکوں میں شہری اپنے طور پر قائم کر لیتے ہیں ۔

Vigilant : (a) چوکس؛ہوشیار ؛ خبردار؛ محتاط؛ بیدار مغز ۔

**Vigilante : (n) [Sp.]** کمیٹی حفظ امن کا رکن ۔

**Vigilantly : (adv.)** چوکسی سے؛ ھوشیاری سے ۔

**Vigintennial : (a)** دیکھو Vigentennial

**Vigna : (n) [after Domenico Vign (a) an Italian botanist.]** بیلوں یا بعض قسم کی بوٹیوں کی ایک جنس ۔

**Vigneron : (n) [Fr.]** کاشتکار تاک؛ انگور کی کھیتی کرنے والا ۔

**Vignette : (n) [Fr.]** (۱) (مسودے میں) بڑے حروف کی آرائشی کشش اور دائرے؛ ڈھلواں پشت منظر کی نیم تصویر ۔ (۲) (کتاب کےسر ورق کی) بے حاشیے کی کندہ تصویر؛ نقش و نگار ۔ (۳) نیم تصویر (جس کی پشت منظر کے خطوط آہستہ آہستہ ہلکے ہوتے جائیں)؛ تصویر جس میں صرف سر یا سر اور شانہ ہوں ۔ (٤) (مجازاً) سیرت کا خاکہ؛ سیرت کی تصویر جو الفاظ میں کھینچی جائے؛ لفظی تصویر؛ قلمی چہرہ ۔ (٥) (تعمیرات) بیل بوٹے؛ گلکاری ۔

**Vignette : (v)** (۱) ڈھلواں پشت؛ منظر کی نیم تصویر بنانا۔ (۲) ڈھلواں پشت منظر بنانا، یعنی اس کے خطوط کو آہستہ آہستہ ہلکا کرنا۔ (۳) سیرت کا خاکہ کھینچنا ۔

**Vignetter : (n)** ڈھلواں پشت منظر کی تصویر بنانے والا ۔

**Vignetting : (n)** (۱) کسی حلقۂ نظر کے کنارے کی روشنی کا ہلکا ہو جانا (شگاف کے کنارے روشنی کی کرنوں کے پوری طرح داخل نہ ہونے کی وجہ سے) ۔ (۲) تصویر کے کنارے کا مدھم ہو جانا (عدسے سے ترچھی کرنوں کے داخلے میں رکاوٹ کی وجہ سے) ۔

**Vignettist : (n)** دیکھو Vignetter

**Vigogne : (n) [Fr.]** (۱) دیکھو Vicuna ۔ (۲) وکونیا کے اون کا بنا کپڑا ۔ (۳) دیکھو Vigogne-yarn ۔

**Vigogne yarn : (n)** دھاگا جس میں سوت اور اون دونوں کی آمیزش ہو ۔

**Vigonia : (n)** (۱) دیکھو Vicuna ۔ (۲) وکونیا کے اون کا بنا کپڑا ۔

**Vigorish : (n) [Russ. 'vyigrish'.]** (۱) اجرت جوجوئےپر وصول کی جائے؛ اس اجرت کی رقم ۔ (۲) مہاجن کو ادا کیا جانے والا سود ۔

**Vigoroso : (adv.) [It.]** (موسیقی کی ہدایت) قوت کے ساتھ؛ زور سے ۔

**Vigorous : (a) [OFr.]** (۱) قوی؛ طاقت ور ۔ (۲) شدید؛ سخت ۔ (۳) چاق چوبند؛ مضبوط؛ ہٹا کٹا ۔ (٤) جان دار؛ پر حیات ۔ (٥) پُر زور؛ مؤثر ؛ چست ۔ (٦) (پودا) مضبوطی سے اور آزادی سے بڑھنے والا ۔

**Vigorously : (adv.)** طاقت سے؛ قوت سے؛ سختی سے؛ مضبوطی سے ؛ جان دار طریقے سے ۔

**Vigorousness : (n)** قوی ہونا؛ شدت؛ سختی؛ مضبوطی ؛ جانداری؛ زندگی؛ زور ۔

**Vigour/Vigor : (n) [OFr.]** (۱) قوت؛ طاقت ۔ (۲) کس؛ بل؛ دم خم؛ چاق و چوبند ہونا؛ مضبوطی ۔ (۳) قوت حیات؛ زندگی؛ جان ۔ (٤) (خیال،عبارت، اسلوب بیان وغیرہ کا) زور؛ قوت؛ تاثیر؛ چستی ۔ (٥) (طب) بیماری کی شدت یا زور ۔ (٦) باضابطگی؛ جائز ہونا ۔ (۷) سخت کاروائی؛ اختیار ۔

**Vigourless : (a)** بے طاقت؛ کمزور؛ بے جان؛ بے زور؛ بودا؛ پھسپھسا ۔

**Vihara : (n) [Skr.]** بودھوں کی خانقاہ یا مندر ۔

**Vihuela : (n) [Sp.]** ہسپانوی وایول؛ ہسپانوی (ستار کی قسم کا) باجا ۔

**Viking/Vikingr/Wi(c)king : (n) [ON.'Vikingr'.]** (تاریخ)آٹھویں سے گیارھویں صدی کے اسکینڈ ینیویا کے بحری ڈاکو جو شمالی اور مغربی یورپ میں لوٹ مار کرتے رہتے تھے ۔

**Vikingism : (n)** وائی کنگ کا طور طریق ۔

**Vila : (n) [Slovenian & Serbo-croatian.]** سلافی خطے کی ایک فوق الفطرت مخلوق جس کے متعلق خیال کیا جاتا تھا کہ پہاڑوں اور جنگلوں میں رہا کرتی تھی اور ایک خوبصورت عورت کی شکل میں نمودار ہوتی تھی ؛ پری۔

**Vilayet : (n) [Turk.]** سلطنت ترکی کا صوبہ؛ ولایت ۔

Vile : (a) [Fr. 'Vil'.] (۱) کم قدر؛ حقیر؛ گھٹیا ۔ (۲) بدمعاش؛ پاجی؛ کمینہ ۔ (۳) پا جی پن کا؛ کمینہ پن کا؛ ذلیل؛ شرمناک ۔ (٤) (بول چال) نہایت خراب؛ بہت بُرا ۔ (٥) ناگوار؛ ناپسندیدہ؛ نفرت انگیز ۔ (٦) بدچلن؛ فاسق ۔

Vile : (adv.) پاجی پن سے؛ کمینہ پن سے؛ ذلیل طریقے سے؛ شرمناک طریقے سے ۔

Vilely : (adv.) دیکھو Vile

Vileness : (n) بد معاشی؛ کمینہ پن؛ پاجی پن ۔

Vilification : (n) (۱) بد گوئی ۔ (۲) بد نمانی؛ رسوائی ۔

Vilifier : (n) بدنام کرنے والا؛ بدگو ۔

Vilify : (v) [late L. 'Vilificare'.] (۱) بدنام کرنا؛ رسوا کرنا؛ برائی کرنا؛ برا کہنا ۔ (۲) (شاذ) قدر گھٹانا؛ حقیر کرنا؛ پست کرنا؛ بگاڑنا ۔ (۳) تہمت لگانا؛ بہتان باندھنا ۔

Vilifyingly : (adv.) قدر گھٹاتے ہوئے؛ بدنام کرتے ہوئے ۔

Vilipend : (v) [Fr. 'Vilipender' or L.'Vilipendre'.] (۱) تحقیر کرنا؛ حقارت سے ذکر کرنا ۔ (۲) بدگوئی کرنا ۔

Vill : (n) [AFr.] (۱) (قانون، تاریخ) نظام جاگیرداری میں ایک ارضی اکائی یا تقسیم (جو بہت سے مکانوں اور ان سے ملحق زمینوں پر مشتمل ہوتی تھی) ۔ (۲) گاؤں ؛ بستی ؛ موضع ۔

Villa : (n) [L. & It.] (۱) محل یا مکان جو دیہات میں ہو ۔ (۲) بنگلہ جو نواح شہر میں ہو ۔ (۳) (جمع) روم یا قرون وسطیٰ کے اوائل کی زراعتی املاک (جسے Villae بھی کہتے ہیں) ۔

Villadom : (n) نواح شہر کے لوگ یا معاشرت؛ نواحستان؛ معاشرت؛ مضافات ۔

Village : (n) [Fr.] (۱) موضع؛ گاؤں؛ دہ؛ قریہ ۔ (۲) (امریکا) چھوٹی میونسپلٹی جس کی اختیارات محدود ہوتے ہیں ۔ (۳) موضع کے رہنے والے؛ گاؤں کے باشندے ۔ (٤) (مجازاً) خرموش گیاہی بھٹوں کا مجموعہ ۔ (٥) گاؤں کے رائے دہندگان ۔ (٦) رہائشی اور منسلک عمارتوں کا مجموعہ ۔

Village : (v) دیہات میں قیام پذیر ہونا ؛ گاؤں میں بسنا ۔

Village economy : (n) دیہی معاشیات ۔

Villageless : (a) بے موضع؛ بے گاؤں ۔

Villageous : (a) گاؤں یا وہاں کے باشندوں سے متعلق ۔

Villager : (n) (۱) گاؤں والا ۔ (۲) دیہاتی؛ گنوار ۔

Villagery : (n) دیہات؛ موضعات؛ گاؤں ۔

Villagey/Villagy : (a) موضع، دیہات یا گاؤں سے مشابہ ۔

Villagism : (n) دیہی زبان، اسلوب یا بولی ۔

Villain : [ME. 'Vilein, Vilain'.] (۱) بدمعاش ؛ پاجی ۔ (۲) روزمرّہ، ہنسی میں) شریر ۔ (۳) ڈرامے، ناول وغیرہ کا وہ کردار جو ہیرو کی مخالفت کرتا ہے؛ بدمعاش کا کردار ۔

Villain : (n) زرعی غلام؛ سرف ۔

Villainage : (n) زرعی غلام ۔

Villainess : (n) بدمعاش عورت ۔

Villainize : (v) (۱) بدمعاش بنانا ۔ (۲) حقیر کرنا؛ بے قدر کرنا؛ ذلیل کرنا ۔ (۳) بدمعاش کا کردار ادا کرنا ۔

Villainous : (a) (۱) بدمعاش کا سا؛ بد معاشی کا؛ پاجی پن کا ۔ (۲) بہت خراب؛ بہت بُرا ۔

Villainous : (adv.) (۱) بد معاشی سے؛ بدمعاشوں کی طرح ۔ (۲) بہت خراب طریقے سے؛ پاجی پن سے ۔

Villainously : (adv.) (۱) بدمعاشی سے؛بد معاشوں کی طرح ۔ (۲) بہت خراب طریقے سے؛ پاجی پن سے ۔

Villainousness : (n) بدمعاشی؛ پاجی پن؛ بدمعاشی یا پاجی پن کی حرکت ۔

Villainy : (n) دیکھو Villainousness

Villakin : (n) چھوٹا مکان جو دیہات میں ہو ۔

Villan : (n) زرعی غلام ۔

Villanella : (n) [It. 'Villanello'.] ایک دیہی گیت جس کو مختلف آوازوں کے کئی آدمی گاتے ہیں ۔

Villanelle : (n) [Fr.] ۱۹ مصرعوں کی فرانسیسی نظم جس میں صرف دو قافیے ہوں ۔

Villari effect : (n) طولی دباؤ کی وجہ سے عمل مقناطیسی میں تبدیلی ۔

Villarsite : (n) [Fr.] میگنیشیم کا آبدار سلیکیٹ ۔

Villatic : (a) [L. 'Villaticus'.] دیہی؛ دیہاتی؛ گنوار ۔

Villeggiatura : (n) [It. 'Villeggiare'.] (۱) دیہات کاقیام؛ دیہات میں گزاری ہوئی تعطیل ۔ (۲) وہ مقام جہاں شہر سے آکر چھٹیاں گزاری جائیں ۔

Villein/Villain : (n) [Var. Sp. of Villain.] زرعی غلام؛ سرف ۔

Villein service : (n) زرعی غلام کی خدمت (جو وہ زمیندار کی کرتا تھا) ۔

Villein socage : (n) جاگیر جو زرعی غلامی کے عوض ملے ۔

Villeinage : (n) [AFr. OFr. 'Vilenage'.] زرعی غلام ۔

Villiferous : (a) پشم دار؛ روئیں دار ۔

Villiform : (a) (حیوانیات) (بعض مچھلیوں کےدانت)پشم نما؛ مخملی ۔

Villino : (n) [It. dim. of 'Villa'.] چھوٹا مکان جو دوسرے مکانوں سے کم از کم ایک گز کی دوری پر ہو ۔

Villose : (a) (۱) پشم دار؛ روئیں دار ۔ (۲) دیکھو Villous ۔

Villosity : (n) پشم دار ہونا؛ روئیں دار ہونا ۔

Villota : (n) [It. 'Villotta'.] شمالی اطالیہ کا سولہویں صدی کا ایک سنگت ناچ ۔

Villous : (a) [L. 'Villosue'.] پشم دار؛ روئیں دار؛ مودار؛ مخملی ۔

Villously : (adv.) پشم دار طور پر ؛ مخملی دار طور پر ۔

Villus : (n) [L.] (۱) خملہ؛ بالوں کا گچھا جو آنتوں کی جھلی (غشائے مخاطی) پر ہوتا ہے ۔ (۲) (نباتیات) پشم، لمبے روئیں جو پھول یا پھل پر ہوتے ہیں؛ رواں؛ نرم مو ۔

Vim : (n) [L.] زور؛ قوت؛ جوش؛ تیزی؛ طراری؛ توانائی؛ روح۔

Vimana : (n) [Skr.] مخروطی مینار جو مندروں پر بنا رہتا ہے ۔

Viminaria : (n) [L.] آسٹریلیا کی بے پتیوں والی جھاڑی کی ایک جنس ۔

Vimineous : (a) [L. 'Vimineus'.] لمبی پتلی شاخ کا یا لمبی پتلی شاخیں پیدا کرنے والا؛ ٹہنی دار ۔

Vimpa : (n) [It.] ریشمی نقاب جو کلیسا کے ادنیٰ ملازم شانے پر ڈالتے تھے ۔

Vina : (n) [Skr.] وینا؛ ایک آلۂ موسیقی؛ بین؛ ایک باجا جس میں سات تار ہوتے ہیں ۔

Vinaceous : (a) [L. 'Vinaceous'.] (۱) انگور کا ؛ انگوری ۔ (۲) انگور کی شراب کا ۔ (۳) عنابی رنگ کا ۔

Vinage : (n) شراب میں الکحل ملانا ۔

Vinagron : (n) (۱) ایک قسم کا بچھو جو ایک تیز بو چھوڑتا ہے ۔ (۲) دیکھو Vinegarroon ۔

Vinaigrette : (n) [Fr.] (۱) دو پہیوں والی چھوٹی گاڑی جو پہلے فرانس میں ہاتھ سے چلائی جاتی تھی ۔ (۲) کافوری سرکے کی شیشی (سونے یا چاندی کی جس کے ڈھکن میں سوراخ ہوتے ہیں) ۔ (۳) لخلخہ؛ ہوش دارو (ہوش میں لانے کی دوا) کی شیشی ۔ (٤) دیکھو Vinaigrette sauce ۔

Vinaigrette sauce : (n) ایک قسم کی چٹنی جو سرکہ، پیاز، تیل وغیرہ سے بنائی جاتی ہے ۔

Vinasse : (n) [L. 'Vinacea'.] الکحل شراب کی تخمیر اور تقطیر کے بعد بچی ہوئی رقیق شے ۔

Vincentian : (n) [f. 'Vincent'.] سینٹ ونسن ڈی پال کے سلسلے کا پادری ۔

Vincentian : (a) سینٹ ونسن ڈی پال کے سلسلے کا ۔

Vincentian : (a) St.Vincent of Lerins سے شروع ہونے والا یا اس کا شریک ۔

Vincent's angina : (n) ونسنٹن درد گلو؛ ذبحۂ ونسنٹ ۔

Vinchuca : (n) [Sp.] بعض قسم کے چھوٹے کیڑے ۔

Vincibility : (n) قابل فتح ہونا ؛ قابل تسخیر ہونا ۔

Vincible : (a) [L. 'Vincibilis'.] جو نا قابل فتح نہ ہو ؛ قابل فتح : قابل تسخیر ۔

Vincibleness : (n) دیکھو Vincibility

Vincibly : (adv.) قابل فتح طورپر؛ قابل تسخیر طور پر ۔

Vinculum : (n)[L.'Vincire'.] (۱) جوڑ؛ بندھن ۔ (۲) (ریاضیات) خط اشتراک: وہ خط جو دو یا زیادہ رقموں پر یہ ظاہر کرنے کے لئے کھینچا جائے کہ ایک ہی رقم ہے مثلاً (a + b + c) ۔ (۳) (تشریح) شکال: کسی عضو کی حرکت روکنے والی رگ یا پٹھا؛ وتری بند ۔

Vindemiate : (v) [L. 'Vindemiare'.] (شاذ) پکے ہوئے پھلوں کو خصوصاً انگور کو چننا ۔

Vindemiation : (n) انگور چننا ۔

Vindemiatrix : (n) [med. or mod. L. 'Vindemiator'.] (علم النجوم) المریدین؛ مقدم القطعات؛ سنبلہ کا ایک چمکدار ستارہ ۔

Vindicability : (n) قابلِ حمایت ہونا؛ قابلِ ثبوت ہونا ۔

Vindicable : (a) قابلِ حمایت؛ قابلِ ثبوت ۔

Vindicate : (v) [L. Vindicare'.] (۱) بول بالا کرنا؛ لاج رکھ لینا؛ اپنی حمایت یا مدد سے کامیاب بنانا ۔ (۲) ثابت کر دینا؛ منوا دینا ۔ (۳) صحیح یا جائز ثابت کرنا؛ (الزامات سے) بری ثابت کرنا؛ بے داغ ثابت کرنا ۔ (٤) دعویٰ کرنا؛ حق جتانا ۔ (٥) مداخلت یا غصب ہونے سے بچانا ۔ (٦) بری کرنا؛ بے خطا ٹھہرانا ۔ (۷) بدلا لینا؛ انتقام لینا ۔

Vindication : (n) (۱) ثبوت : صحیح یا جائز ثابت ہونا ۔ (۲) بریت؛ برأت ۔ (۳) حمایت ۔ (٤) دعویٰ ۔

Vindicative : (a) حمایت کا؛ بریت کا ۔

Vindicativeness : (n) حمایت کا ہونا ۔

Vindicator : (n) حامی؛ حمایت کرنے والا؛ ثابت کرنے والا ۔

Vindicatorily : (adv.) حمایت کے طور پر؛ ثبوت کے طور پر ؛ تعزیری طور پر ۔

Vindicatory : (a) (۱) حمایت کا؛ بریت کا : حمایتی ۔ (۲) تعزیری؛ سزا کا (قانون) ۔

Vindicatress : (n) حمایت کرنے والی؛ ثابت کرنے والی ۔

Vindictive : (a) (۱) کینہ پرور؛ انتقام جُو ۔ (۲) کینے کا؛ انتقام کا؛ کینہ پروری کا ۔ (۳) تعزیری؛ جو سزا کے طور پر ہو ۔ (٤) (دیوتا) غلطی کے لئے سزا دینے والا ۔ (٥) بد طینت؛ کینہ پرور؛ خبیث ۔

Vindictive damages : (n) تعزیری ہرجانہ (جو بطور سزا مدعی سے دلوایا جائے) ۔

Vindictively : (adv.) کینہ پروری سے؛انتقام کے طور پر ۔

Vindictiveness : (n) کینہ پروری؛ انتقام جوئی ۔

Vine : (n) [OFr.] (۱) انگور کی بیل ؛ تاک؛ رز ۔ (۲) انگور کی بیل کا نقشہ (کشیدہ کاری، کندہ کاری وغیرہ میں) ۔ (۳) بیل؛ پتلے تنے کی ہر بیل ۔ (٤) بیل کی شاخ ۔ (٥) (مجازاً) حضرت مسیح ۔

Vine : (v) (۱) بیل کی طرح بڑھنا ؛ انگور کی بیل کی طرح جفتہ پیدا کرنا ۔ (۲) پیوند لگانا یا پیوند کاری کرنا (بیل میں) ۔ (۳) مٹر کی فصل کو میکانکی اوزار سے کاٹنا ۔

Vine beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا جو انگور کی بیل کی پتیوں، جڑوں یا شاخوں کو نقصان پہنچاتا ہے؛ تاک بھونرا ۔

Vine black : (n) ایک سیاہ رنگ جو انگور کی بیل کو جلا کر بنایا جاتا ہے ۔

Vine-borer : (n) کرم تاک؛ بیل کیڑا؛ ایک قسم کا کیڑا جو انگور کی بیلوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Vine-disease : (n) پت جوں روگ؛ انگور کے پتوں میں ایک خاص قسم کا کیڑا لگتا ہے ۔

Vine-dresser : (n) انگور کی بیلوں کو چھانٹنے اور چڑھانے والا؛ انگور کی کاشت کرنے والا ۔

Vine-forester : (n) بعض قسم کے کیڑے جن کے پھل روپ انگور کی بیل کو کھاجاتے ہیں ۔

Vine grub : (n) تاک کیڑا ۔

Vine-leek : (n) گول لہسن ۔

Vine-louse : (n) پت جوں ؛ یہ ایک قسم کا کیڑا ہے جو انگور وغیرہ کے پتوں کو چاٹ جاتاہے ۔

Vine-mildew : (n) انگورکی بیل کی ایک بیماری جوفطرومہ کی وجہ سے ہوتی ہے ۔

Vine-moth : (n) ایک قسم کا پتنگا ۔

Vine-pest : (n) پت جوں ۔

Vine-rod : (n) بید تاک ۔

Vine-sawfly : (n) ایک قسم کی آرہ مکھی جس کا پھل روپ انگور کی بیل کو کھاجاتا ہے ۔

Vine-scrub : (n) ایک قسم کی آسٹریلیائی گھاس پات ۔

Vine-snail : (n) ایک قسم کا گھونگا؛ رومی گھونگا ۔

Vine-weevil : (n) ایک گھن جو انگور کی بیلوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Vinea : (n) [L.] ایک قسم کا حفاظتی سائبان جو محاصرہ کرنے کے لئے بنایا جاتا تھا ۔

Vined : (a) (۱) چھلکے سے الگ کی ہوئی (مٹر) ۔ (۲) بیلوں سے ڈھکا ہوا ۔

Vinegar : (n) [ME. 'Vinegre'.] (۱) سرکہ ۔ (۲) (مجازاً) ترش روئی ۔ (۳) دوا کا محلول جو پتلے سرکے میں تیار کیا جاتا ہے ۔ (٤) زور؛ قوت؛ جوش؛ تیزی؛ طراری ۔

Aromatic vinegar : سرکہ جو کافور کی آمیزش سے معطر کیا گیا ہو ۔

A vinegar countenance : ترش رو ؛ سرکہ جبیں چہرہ ۔

Toilet vinegar : کافوری سرکہ؛ خوشبو دار سرکہ ۔

Vinegar : (v) سرکہ لگانا؛ سرکہ ملانا؛ سرکے کے ذریعے اصلی حالت پر لانا ۔

Vinegar Bible : (n) بائبل کی ایک اشاعت جو ۱۷۱۷ء میں باسکٹ (Baskett) نے کی تھی ۔

Vinegar eel : (n) ایک ننھا سا کیڑا جو سرکے میں پڑجاتا ہے ۔

Vinegar maker : (n) ایک قسم کابچھو جو جنوبی امریکا اور میکسیکو میں پایا جاتا ہے اور جو ایک تیز بو چھوڑتاہے؛ سرکہ بو بچھو؛ چابک دُم بچھو ۔

Vinegar mother : (n) (۱) ورجینا کا سماق ۔ (۲) ایک قسم کی پھپھوندی؛ ننھا سا سماروغ جس کے پیدا ہو جانے سے چیزوں میں خمیر اٹھتا ہے؛ فطر سرکہ ۔

Vinegar of opium : (n) سرکہ میں گھولی ہوئی افیون ۔

Vinegar pie : (n) ایک قسم کی پائی جس میں پانی، سرکہ اور مکھن ملا آٹا بھرا رہتا ہے ۔

Vinegar plant : (n) دیکھو Vinegar mother

Vinegar tree : (n) دیکھو Vinegar mother

Vinegar yard : (n) وہ کھلی جگہ جہاں سرکے کے پیپے رکھے جاتے ہیں ۔

Vinegarish : (a) (۱) قدرے سرکہ دار ۔ (۲) ترش رو ۔

Vinegarroon : (n) [Mex. Sp. 'vinagron'.] دیکھو Vinegar maker

Vinegary : (a) (۱) سرکہ دار؛ سرکے کے مزے کا؛ سرکے سے مشابہ ۔ (۲) تیزابی؛ ترش ۔ (۳) ترش رو ۔

Vineity : (n) شراب کی کیفیت ۔

Vineland : (n) وہ جگہ (زمین) جہاں انگور اُگایا جاتا ہے ۔

Vinelet : (n) انگور کی چھوٹی بیل ۔

Viner : (n) (۱) ایک مشین جو مٹر کو اس کی بیل اور ڈوڈے سے الگ کرتی ہے ۔ (۲) مٹر کی فصل کاٹنے کی مشین ۔

Vinery : (n) (۱) تاک گھر؛ شیشے کا گھر انگور کی بیلوں کے لئے؛ تاک خانہ ۔ (۲) انگور؛ تاک ۔

Vineyard : (n) (۱) انگور کا باغ؛ تاکستان ۔ (۲) (مجازاً) روحانی میدانِ عمل ۔

Vineyardist : (n) انگور کی کاشت کرنے والا ۔

Vingt-et-un/Vingt-un : (n) [Fr.] (تاش) اکیسی ؛ ایک کھیل جس میں ہر کھلاڑی یہ کوشش کرتا ہے کہ بانٹنے والے سے اتنے پتے لے جن کی بندیاں مل کر ٹھیک اکیس ہوں، نہ کم نہ زیادہ ۔

Vinhatico : (n) [Pg.] (۱) جنوبی امریکا کا ایک درخت جس کی لکڑی عمارتی کام میں آتی ہے ۔ (۲) ایک قسم کا درخت جو آرائش کےلئے لگایاجاتا ہے ۔

Vinic : (a) [L.'Vinum'.] شراب یا الکحل سے حاصل کیا ہوا ۔

Vinicultural : (a) انگور کی کاشت سے متعلق؛ تاک پروری سے متعلق ۔

Viniculture : (n) تاک پروری؛ انگور کی کاشت ۔

Viniculturist : (n) تاک پرور؛ انگور کی کاشت کرنے والا ۔

Vinifera : (a) انگور سے متعلق یا اس سے نکالا ہوا ۔

Vinifera : (n) یورپ کا عام انگور ۔

Viniferous : (a) شراب خیز؛ شراب کے لئے جس کی کاشت کی جائے؛ شراب پیدا کرنے والا (علاقہ) ۔

Vinification : (n) شراب سازی؛ انگور کے عرق کو تخمیر کے ذریعے الکحل میں تبدیل کرنا ۔

Vinificator : (n) آبخرہ دان؛ آلۂ شراب سازی کا وہ حصہ جس میں آبخارات جمع ہوتے ہیں ۔

Vino : (n) [It ex Sp. fr. L. 'Vinum'.] شراب ۔

Vino - : جزو ترکیبی بمعنی "شراب"۔

Vinolent : (a) [L. 'vinolentus'.] شراب کا عادی؛ شرابی ۔

Vinose : (a) [L. 'Vinosus'.] (۱) شراب انگور کا (سا)؛ شراب جیسا؛ شراب کے ذائقے یا بو کا ۔ (۲) دیکھو Vinous ۔

Vinosity : (a) شراب کا سا ہونا؛ شراب کی کیفیت؛ خمر؛ الکحلیت ۔

Vinous : (a) [L. 'Vinum'+-ous.] (۱) شراب انگور کا (سا)؛ شراب جیسا؛ شراب کے ذائقے یا بو کا ۔ (۲) شراب سے متعلق ؛ الکحلی؛ شرابی ۔ (۳) شراب خواری سے پیدا ہونے والا؛ جو شراب کے نشے کی وجہ سے ہو ؛ نشے کا ۔ (٤) شراب کے استعمال سے متاثر ۔ (٥) شراب کا عادی ۔ (٦) سرخ؛ عنابی رنگ کا ۔

Vinously : (adv.) شراب خواری کی وجہ سے ۔

Vinousness : (n) شراب خواری کی وجہ سے ہونا؛ شرابی ہونا ۔

Vinquish : (n) [alt. of Vanquish.] بھیڑ اور مویشیوں کی ایک بیماری خصوصاً وہ جو کوبالٹ کی کمی سے پیدا ہو ۔

Vint/Wint : (n) [Russ.] تاش کا ایک روسی کھیل جو برج کھیل کی ایک قسم (Auction bridge) سے مشابہ ہوتا ہے؛ ونٹ ۔

Vint : (v) [Back-formation from Vinter or Vintage.] پھل سے شراب بنانا؛ شراب انگور تیار کرنا ۔

Vinta : (n) [Phillipine's Spanish.] درخت کے تنے کو کھوکھلا کر کے بنائی ہوئی ڈونگی جو فلپائن میں استعمال ہوتی ہے ۔

Vintage : (n) [ME. 'vyndage, vendage'.] (۱) انگورتوڑنے کا موسم یا فصل ۔ (۲) انگور کی فصل؛ مجموعی مقدار جو ایک فصل میں پیدا ہو ۔ (۳) انگور کی کسی خاص فصل کی شراب ۔ (٤) (شعر، خطابت) انگوری شراب (اچھی یا کمیاب قسم کی) ۔ (٥) یکساں صفات رکھنےوالے ہم عصروں کی جماعت یا ہم عصر چیزوں کا گروپ ۔

Vintage : (v) شراب بنانے کے لئے انگور توڑنا؛ جمع کئے ہوئے انگور کی شراب بنانا ۔

Vintage : (a) (۱) فصل انگور سے متعلق ۔ (۲) خاص فصل کی (شراب) ۔ (۳) قدیم؛ پرانا؛ ایک خاص عہد سے متعلق ۔ (٤) قدیم وضع کا ۔ (٥) بہترین؛ اعلیٰ ترین؛ سب سے عمدہ ۔ (٦) پرانی اور معیاری ۔

Vintage wine : (n) مشہور فصلوں کی انگوری شراب ۔

Vintage year : (n) (۱) وہ سال جس میں کوئی عمدہ شراب بنا کر تیار ہونے کے لئے رکھ دی جائے ۔ (۲) نمایاں کامیابی کا سال ۔

Vintager : (n) (۱) انگورکی فصل توڑنےوالا۔ (۲) (علم النجوم) سنبلہ کا ایک چمک دار ستارہ ۔

Vintaging : (n) انگور کی فصل توڑنا ۔

Vintem : (n) [Pg.] پرتگال کا نقرئی (یا مسّی) سکہ ۔

Vintner : (n) [AL. 'vintenarius'.] (انگور کی) شراب بیچنے والا۔

Vintnery : (n) (انگور کی) شراب کی دکان ۔

Vintry : (n) شراب کی دکان ۔

The vintry : لندن کی ایک بڑی شراب کی دکان اور اس کے گرد کا علاقہ ۔

Viny : (a) (۱) انگور کی بیل کا؛ تاک کا؛ تاکی ۔ (۲) تاک نما ۔ (۳) پر تاک؛ جہاں انگور کی بیلیں کثرت سے ہوں؛ تاک تاک ۔

Vinyl : (n) [L. 'vinum' + - YL.] (کیمیا) مرکب یك گرفته اصلیه ($CH_2$ CH) ۔

Vinyon : (n) [f. 'vinyon'a trademark.] ایك قسم کا مصنوعی سوت یا ریشه یا اس کا کپڑا ۔

Viol : (n) [OFr. 'viel(l)e'.] (۱) وایول: قدیم ولایتی سارنگی؛ قرون وسطیٰ کا سات تار کا باجا جس سے موجودہ وائلن نکلا ہے ۔ (۲) بعض دوسرے باجے ۔

Viol da gamba : (a) [It.] گھٹنوں میں دبا کر بجانےوالاوایول ۔

Viola : (n) [L.] بنفشه؛ پھول دار درختوں کی ایك قسم جن میں بنفشه بھی شامل ہے: ان کے پھول مختلف رنگوں کے ہوتے ہیں ۔

Violability : (n) توڑے جانے کے لائق ہونا؛ قابلِ فسخ ہونا ۔

Violable : (a) جو توڑا جاسکے؛ قابل فسخ؛ قابلِ خلاف ورزی۔

Violableness : (n) دیکھو Violability

Violably : (adv.) خلاف ورزی کرتے ہوئے؛ فسخ کرتے ہوئے ۔

Violaceae : (n) [L.] بنفشیه: بوٹیوں ، جھاڑیوں اور درختوں کا ایك خاندان ۔

Violaceous : (n) [L. 'violaceus'.] (۱) (رنگ) بنفشی ۔ (۲) بنفشیه سے متعلق یا مشابه؛ بنفشیه قسم کا ۔

Violan : (n) [L. 'viola'.] (معدنیات) الومینیم، کیلشیم، میگنیشیم اور سوڈیم کا سلیکیٹ ۔

Violate : (v) [L. 'violare'.] (۱) خلاف ورزی کرنا؛ توڑنا (معاہدہ وغیرہ) ۔ (۲) ہتك حرمت کرنا؛ بے ادبی کرنا (مقدس مقام کی) ۔ (۳) خلل ڈالنا؛ مخل ہونا ۔ (٤) عصمت دری کرنا؛ زنا بالجبر کرنا ۔

Violate : (a) توڑا ہوا؛ عصمت دری کی ہوئی ۔

Violation : (n) (۱) خلاف ورزی ؛ توڑنا ۔ (۲) ہتكِ حرمت؛ بے ادبی ۔ (۳) خلل اندازی ؛ بےجا مداخلت ۔ (٤) زنا بالجبر؛ عصمت دری ۔

Violational : (a) خلاف ورزی سےمتعلق ؛ بے ادبانه؛ عصمت دری سے متعلق ۔

Violative : (a) خلاف ورزی کرنےوالا؛ خلل اندازی کرنےوالا ۔

Violator : (n) (۱) زانی؛ عصمت دری کرنے والا ۔ (۲) خلاف ورزی کرنے والا ۔

Violence : (n) [Fr.] (۱) شدت؛ شدید ہونا؛ تندی ۔ (۲) تشدد؛ زبردستی : تشدد کا برتاؤ ۔ (۳) صدمه ۔ (٤) خلاف ورزی ۔ (٥) (قانون) تشدد مجرمانه؛ جبر مجرمانه ؛ تخویفِ مجرمانه ۔ (٦) تحریف ۔

To do violence to/- unto : نقصان پہنچانا؛ خلاف ورزی کرنا؛ عصمت دری کرنا ۔

Violent : (a) (۱) سخت؛ شدید؛ شدت کا؛ زور کا ۔ (۲) جس میں تشدد سے کام لیا گیا ہو ؛ تشدد کا ۔ (۳) تندو تیز؛ پرجوش؛ بیجانی؛ والہانه؛ شدید ۔ (٤) (رنگ) چمکدار؛ شوخ؛ بہت واضح؛ گہرا(خاکه، نقشه وغیرہ) ۔ (٥) (آواز) کرخت؛ بے حد تیز ۔ (٦) متشدد ۔ (۷) ناجائز اور زبردستی قبضه کرنے والا ۔ (۸) (موت) غیر فطری؛ تشدد کی؛ غیر طبعی ۔ (۹) بہت یا بےحد بڑا؛ مضبوط یا شدید ۔

To lay violent hands on/- upon : مارنا؛ پیٹنا ۔

Violent death : (n) غیر طبعی موت؛ تشدد کی موت؛ جو خارجی تشدد یا زہر خورانی سے واقع ہو ۔

Violent pain : (n) شدید درد ۔

Violent presumption : (n) احتمال یقینی؛ احتمال به منزلهٔ یقین؛ ایسا شبه جس کا قریب قریب قطعی ثبوت موجود ہو ۔

Violently : (adv.) (۱) شدت سے ۔ (۲) تشدد سے؛ زبردستی ۔ (۳) نہایت جوش سے؛ والہانه طریقے سے؛ تندی سے ۔

Violer : (n) وایول بجانے والا ۔

Violescent : (a) بنفشی مائل ۔

Violet : (n) [Fr. 'violette'.] (۱) بنفشه؛ ایك پھول دار پودا جس کی مختلف قسمیں ہوتی ہیں اور ان میں نیلے، ارغوانی، سفید اور دوسرے رنگوں کے پھول آتے ہیں ۔ (۲) بنفشی رنگ ۔ (۳) بنفشی رنگ کا کپڑا یا پوشاک ۔

(٤) بنفشی رنگ کی تیلیاں ۔ (٥) بے حد نازک مزاج، شرمیلا اور خلوت نشین شخص ۔

Violet : (v) (١) بنفشی رنگ میں رنگنا ۔ (٢) بنفشہ توڑنا ۔

Violet : (n) [It. 'violetta'.] پانچ یا چھ تاروں والا ایک ساز ۔

Violet aphid : (n) ایک قسم کا چھوٹا کیڑا جو بنفشہ کے پودوں کو کھاتا ھے ۔

Violet-blind : (a) بنفشی کور ۔

Violet-coloured : (a) نیلگوں؛ بنفشی رنگ کا ۔

Violet-ear : (n) شکرخورے کی ایک قسم ۔

Violet family : (n) بنفشیہ ۔

Violet-fly : (n) مصنوعی مکھی جو مچھلی کے شکار میں کام آتی ھے ۔

Violet powder : (n) ایک قسم کا خوشبودار پوڈر؛ غازہ ۔

Violet ray : (n) قوس قزح کا بنفشی رنگ ۔

Violet-tip : (n) ایک امریکی تتلی ۔

Violet wood : (n) لکڑی کی قسمیں جن میں آسٹریلیا کا سیول وغیرہ شامل ہیں ۔

Violetish : (a) کسی قدر بنفشی ۔

Violette : (n) [It. 'violetta'.] چھوٹا وایول ۔

Violette : (n) [Fr.] ایک قسم کا کندہ کاری کیا ھوا زیور ۔

Violety : (a) بنفشی رنگ سے مشابہ ۔

Violin : (n) [It. 'violino'.] (١) وایولن؛ ولایتی سارنگی؛ چارتار کاباجاجسےبائیں طرف بغل میں لے کر کمانچے سےبجاتے ہیں ۔ (٢) وایولن بجانےوالا ۔

To play first violin : (مجازاً) نمایاں پارٹ ادا کرنا ۔

Violin : (v) وایولن بجانا ۔

Violine : (n) [Fr.] قے آور عرق بنفشہ ۔

Violine : (n) ایک بنفشی نیلا رنگ ۔

Violinist : (n) وایولن بجانے والا ۔

Violinistic : (a) وایولن یا وایولن بجانے سے متعلق؛ وایولن پر بجانے کے لائق ۔

Violino : (n) [It.] دیکھو Violin

Violist : (n) [ViolL+ -ist] وایول بجانے والا ۔

Violist : (n) [Viola+ -ist] وایولا بجانے والا ۔

Violon : (n) [Fr.] ایک قسم کا آرگن کا پردہ ۔

Violoncellist : (n) وایولن چیلو بجانے والا ۔

Violoncello : (n) [It.] (١) وایولن چیلو؛ ایک قسم کا وایولن جو گھٹنوں میں دبا کر بجاتے ہیں ۔ (٢) آرگن کا پردہ ۔

Violone : (n) [It.] بڑا وایول ۔

Violurate : (n) وایولیورک تیزاب کا نمک ۔

Violuric acid : (n) بانیڈوریلک تیزاب پر شورے کے تیزاب کے عمل سے پیدا ھونے والا تیزاب؛ وایولیورک تیزاب ۔

Viorna : (n) [mod. L.] شمالی امریکی بیلوں اور بوٹیوں کی ایک جنس ۔

Viper : (n) [Fr. 'vipere' or L. 'vipera'.] (١) زہریلے سانپ کی کئی قسموں کے نام خصوصاً افعی ۔ (٢) (مجازاً) موذی شخص ؛ خبیث ۔ (٣) (مجازاً) دغا باز آدمی؛ مارِ آستین ۔

Viper-fish : (n) سمندر کی گہرائی میں پائی جانے والی ایک قسم کی مچھلی ۔

Viper grass : (n) ایک قسم کا پودا؛ سفور جنہء سیاہ ۔

Viper wine : (n) ایک شراب جس میں عرقِ افعی ملایا جاتا تھا اور اسے پہلے قوتِ حیات بحال کرنے کے لئے پلایا جاتا تھا ۔

Vipera : (n) افعی کی ایک جنس ۔

Viperan : (a) (١) افعی کا ؛ افعی جیسا ؛ زہریلا ۔ (٢) افعی سے حاصل کیا ھوا ۔ (٣) موذی ؛ خبیث ۔

Viperian : (a) دیکھو Viperan

**Viperiform : (a)** افعی صورت ۔

**Viperine : (a)** دیکھو Viperan

**Viperine : (n)** ایک قسم کا سانپ ۔

**Viperish : (a)** (۱) افعی جیسا؛ افعی صفت ۔ (۲) (مجازاً) موذی؛ خبیث؛ دغا باز ۔

**Viperishly : (adv.)** دغا بازی سے؛ خباثت کے ساتھ ۔

**Viperlike : (a)** افعی جیسا؛ افعی صفت ۔

**Viperling : (n)** چھوٹا افعی ۔

**Viperous : (a)** (۱) افعی کا یا افعی سے متعلق ۔ (۲) موذی؛ خبیث؛ دغاباز ۔

**Viperously : (adv.)** افعی کی طرح؛ خباثت کے ساتھ؛ دغابازی سے ۔

**Vipers bugloss : (n)** ایک پودا؛ سپستان ۔

**Vipers grass : (n)** ایک قسم کا پودا : سفورجنہ سیاہ ۔

**Vipionidae : (n) [mod. L.]** مکھیوں کی ایک جنس ۔

**Viraginian : (n) [L. 'virago'.]** لڑاکا عورت کی زبان ۔

**Viraginian : (a)** لڑاکا عورت کی صفت کی؛ مردانی عورت کی طرح کی ۔

**Viraginous : (a)** دیکھو Viraginian

**Virago : (n) [L.]** (۱) لڑاکا عورت؛ بڑدنگی؛ بدمزاج عورت ۔ (۲) مردانی عورت؛ جس میں مردوں کی سی قوت یا ہمت ہو ۔

**Viral : (a)** وائرس کا یا اس سے متعلق ۔

**Virelay : (n) [Fr. 'virelai'.]** قافیہ بند:ایک قسم کی (خصوصاً فرانسیسی) نظم جس کےہر بند میں صرف دو مصرعوں کاقافیہ ایک ہو اورایک بند کا آخری قافیہ دوسرے بند کا پہلا قافیہ ہوتا ہے ۔

**Virement : (n) [Fr.]** بجٹ کے فنڈ کو ایک مد سے دوسری مد میں لے جانا ۔

**Viremia/Viraemia : (n)** خون میں وائرس کی موجودگی ۔

**Virent : (a) [L. 'virens'.]** سبز ۔

**Vireo : (n) [L.]** امریکا کی چھوٹی چڑیوں میں سے کوئی ایک؛ مگس گیر؛ سبزہ سہرہ ۔

**Virescence : (n)** (۱) ہراپن؛ سبزی ۔ (۲) (نباتیات) غیرطبعی سبزی جو اور رنگوں کے پھولوں کی پتیاں بعض اوقات اختیار کرلیتی ہیں ۔

**Virescent : (a) [L. 'virescere'.]** (۱) سبزی مائل ۔ (۲) (نباتیات) غیر معمولی سبز ۔

**Virga : (n) [mod. L.]** تکثیف بخارات جو بادلوں سے برستے ہیں مگر زمین پر پہنچنے سے قبل پھر بخارات میں تبدیل ہو جاتے ہیں ۔

**Virgate : (n) [mod. L. 'virgata'.]** (۱) (تاریخ) انگلستان کا زمین ناپنے کا قدیم پیمانہ (عموماً چوتھائی ایکڑ کا) ۔ (۲) بانس؛ جریب ۔

**Virgate : (a) [L. 'virgatus'.]** (نباتیات، حیوانیات) چھڑیلا: چھڑی کی طرح پتلا؛ سیدھا اور کھڑا؛ راست ۔

**Virgater : (n)** جریب بردار ۔

**Virger : (n)** عصا بردار ۔

**Virgilian : (n) [L. 'vergilianus'.]** ورجل کا؛ ورجل کی طرز کا؛ ورجل کی طرز کے مطابق ۔

**Virgilian : (n)** ورجل کی تصنیفات کا ماہر ۔

**Virgin : (n) [OFr. 'virgine'.]** (۱) دوشیزہ؛ کنواری؛ باکرہ ۔ (۲) راہبات کے کسی سلسلے کی عورت جو تا عمر دوشیزہ رہنے کا عہد کر چکی ہو؛ کنواری راہبہ ۔ (۳) مریم عذرا؛ کنواری مریم ۔ (٤) مریم عذرا کی تصویر یا بت ۔ (٥) مادہ کیڑا جو بغیر نر کے انڈے دے ۔ (٦) (علم النجوم) (بڑے حرف سے) سنبلہ؛ کنیا؛ عذرا ۔ (٧) مادہ جانور جس نے کبھی جفتی نہ کھائی ہو ۔ (٨) ناکتخدا ؛ وہ شخص جو کسی کے ساتھ ہم بستر نہ ہوا ہو ؛ عفیف ؛ پارسا مرد ۔ (٩) (حشریات) پروانوں اور تتلیوں کی بعض قسموں کے لئے آتا ہے ۔

**The (Blessed) virgin Mary :** مریم عذرا ۔

**Virgin : (a)** (۱) کنواری ؛ دوشیزہ؛ ناکتخدا ۔ (۲) کنواریوں کا سا؛ دوشیزگانہ؛ جو ایک دوشیزہ کے شایان

هو ۔ (۳) بے داغ؛ کورا ۔ (٤) اچھوتا؛ جو ابھی تک استعمال نہ ہوا ہو ۔ (٥) بے نر کے انڈے دینے والی (کیڑے کی مادہ)؛ خودزا؛ باکرہ زا ۔ (٦) غیر تسخیر شدہ (شہر، قلعے وغیرہ)؛ غیر مغلوب ؛ غیر مفتوح ۔ (۷) پہلا؛ پہلی مرتبہ استعمال میں لایا ہوا ؛ ابتدائی ۔ (۸) (کیمیا) خالص ؛ خام ۔ (۹) نیا؛ تازہ ۔ (۱۰) خام دھات سے بنایا ہوا ۔

The virgin mother : حضرت مریم عذرا ۔

The virgin Queen : ملکہ الزبتھ اول ۔

Virgin birth : (n) (۱) خود زائی؛ باکرہ زائی ۔ (۲) (بڑے حرف میں) یہ عقیدہ کہ حضرت مسیح خدا کے بیٹے تھے ۔

Virgin-born : (a) خودزا ۔

Virgin-bower : (n) انگلستانی جھاڑی کا نام ۔

Virgin comb : (n) (شہد کی مکھی کا) تازہ چھتا (جس میں صرف ایک بار شہد جمع ہوا ہو اور بچے نہ دیئے گئے ہوں) ۔

Virgin-earth : (n) غیر مزروعہ زمین ۔

Virgin forest : (n) کورا جنگل ۔

Virgin honey : (n) (۱) تازہ چھتے کا شہد ۔ (۲) ٹپکا ہوا شہد جو بغیر دبائے یا گرم کئے نکلا ہو ۔

Virgin parchment : (n) چرمی کاغذ جو بھیڑ یا بکری کے نوزائیدہ بچے کی کھال سے بنایا جاتا ہے ۔

Virgin procreation : (n) خود زائی ؛ باکرہ زائی ۔

Virgin reproduction : (n) دیکھو Parthenogenesis

Virgin soil : (n) کچی مٹی؛ زمین بکر ۔

Virgin-stock : (n) ایک سیدھی صلیبی بوٹی ۔

Virgin tree : (n) شرقی ساس فراس (Sassafras) (ایک پودا) ۔

Virgin wax/Virgin-wax : (n) (۱) تازہ موم؛ موم جو استعمال نہ کیا گیا ہو ۔ (۲) صاف کیا ہوا موم؛ سفید موم ۔

Virgin widow : (n) کنواری بیوہ ۔

Virgin wool : (n) خام اون (جس کے دھاگے نہیں بنائے گئے ہوں) ۔

Virginal : (a) ایک طرح کا ساز جو سولھویں اور سترھویں صدی میں بہت رائج تھا ۔

Virginal : (a) (۱) کنواری کا؛ کنوارپن کا ۔ (۲) کنواریوں کا سا؛ دوشیزگانہ؛ جو ایک دوشیزہ کے شایان ہو ۔ (۳) کنوارا؛ کنواری ؛ باکرہ ؛ عفیف ۔ (٤) تازہ؛ خالص ؛ اچھوتا؛ بے داغ ۔

Virginal : (n) دعائیں جو مریم عذرا کے نام سے ہوں ۔

Virginal generation : (n) خود زائی؛ باکرہ زائی ۔

Virginal membrane : (n) پردۂ بکارت ۔

Virginally : (adv.) کنواریوں کی طرح ۔

Virginhood : (n) کنوارپن؛ دوشیزگی ۔

Virginia : (n) [L. 'virgo'.] (۱) ورجینیا؛ ریاستہائے متحدہ امریکا کی ایک ریاست ۔ (۲) ورجینیا کا تمباکو ۔ (۳) (علم النجوم) ایک چھوٹا سیارہ ۔

Virginia creeper : (n) ورجینیا بیل : بڑے پتوں کی بیل جو آرائش کے لئے لگائی جاتی ہے ۔

Virginia deer : (n) سفید دُم ہرن ۔

Virginia fence : (n) ٹیڑھی میڑھی باڑ ۔

Virginia nightingale : (n) ایک قسم کا چھوٹا پرندہ جس کی چونچ بہت مضبوط ہوتی ہے ۔

Virginia reel : (n) ایک قسم کا دیہی رقص ۔

Virginia stock : (n) ایک سیدھی صلیبی بوٹی ۔

Virginia tobacco : (n) ورجینیا تمباکو ؛ مختلف قسم کے تمباکو جو ورجینیا اور امریکا کے دوسرے علاقوں میں پیدا ہوتے ہیں ۔

Virginian : (n) (۱) ورجینیا کا قدیم دیسی باشندہ ۔ (۲) ریاست ورجینیا کا باشندہ ۔

Virginian : (n) ورجینیا کا؛ ورجینیا میں دلچسپی رکھنے والا ۔

Virginian creeper : (n) دیکھو Virginia creeper

Virginity : (n) (۱) کنوارپن ؛ دوشیزگی؛ بکارت ۔ (۲) ناکتخدائی ۔ (۳) (مجازاً) تازگی؛ نیاپن ۔

Virgins bower : (n) ایک انگلستانی جھاڑی کا نام ۔

Virgo : (n) [L.] (ہئیت) سنبلہ؛ کنیا؛ منطقة البروج کے چھٹے برج اور اس کی صورت کواکب کا نام ۔

Virgouleuse pear : (n) [Fr.] سردیوں میں پیدا ہونے والی ایک قسم کی رس دار ناشپاتی ۔

Virgula : (n) [mod. L.] ساقہ؛ ڈالی ۔

Virgulate : (a) ساق نما؛ راست؛ چھڑیلا ۔

Virgule : (n) [Fr.] (۱) پتلا سیدھا یا ترچھا خط جو بطور اوقاف استعمال ہوتا ہے : (کاما) کوما ۔ (۲) ٹائم پیس کا ایک قسم کا گریزہ ۔

Virial : (n) [G.] (طبیعیات) سکت ۔

Viricidal : (a) وائرس کُش؛ وائرس کُش سے متعلق ۔

Viricide : (n) وائرس کُش ۔

Virid : (a) [L. 'viridis'.] سبز؛ ہرا ۔

Viridarium : (n) [L.] قدیم رومی قلعےوغیرہ کا سبزہ زار ۔

Viridigenous : (a) سبزہ زا؛ سبزی پیدا کرنے والا ۔

Viridian : (n) [L. 'viridis'.] ویرونا کا سبز رنگ ۔

Viridian : (a) ویرونا کے سبز رنگ سے متعلق ۔

Viridine : (n) (۱) دیکھو Chlorophyll ۔ (۲) ایک قسم کا سبز رنگ ۔ (۳) (کیمیا) دیکھو Jervine ۔

Viridite : (n) ایک معدنی مرکب جو بعض چٹانوں میں سبز رنگ کے ذروں کی شکل میں ملتا ہے ۔

Viridity : (n) [Fr.'viridite', L.'viriditas'.] (۱) (شاذ) سرسبزی؛ شادابی ۔ (۲) کستورا مچھلی کا سبز رنگ جو بعض نباتات کے کھانے سے پیدا ہوتا ہے ۔

Virile : (a) [Fr. 'viril', L. 'virilis'.] (۱) مردانہ؛ مردانگی کا ۔ (۲) رجولیت کا؛ قوت باہ کا؛ رجولتی؛ نرینہ ۔ (۳) رجولیت رکھنے والا؛ قوی الباہ ۔ (٤) قوی؛ پرزور ۔

The virile age : تیس سے پینتالیس سال کی عمر ۔

Virile member : (n) ذکر؛ مردانہ عضو تناسل ۔

Virile strength : (n) رجولیت؛ قوت مردی ۔

Virilescence : (n) نر میلان؛ نر بننا (مادے کا بڑھاپے میں) ۔

Virilescent : (a) نرمائل؛ (مادہ جانور) جس میں بڑھاپے میں نر کی بعض خاصیتیں پیدا ہو جائیں؛ نر بننے والی ۔

Virilia : (n) [L.] مردانہ عضو تناسل ۔

Virilism : (n) نریّت؛ مردیت زن ۔

Virility : (n) [Fr. 'virilite' or L. 'virilitas'.] (۱) مردانگی ۔ (۲) رجولیت؛ قوت باہ؛ قوت مردی ۔ (۳) قوت باہ ہونا ۔ (٤) زور؛ قوت ۔

Virilization : (n) نریّت پیدا کرنا ۔

Virilize : (v) نریّت پیدا کرنا ۔

Virilocal : (a) شوہر کے خاندان یا قبیلے کے گھر کے پاس یا مرکز میں واقع ۔

Virl : (n) [ME. 'virole, virell, verelle'.] لکڑی یا چھڑی کی شام یا نلی کا سرا ۔

Viroid : (n) [mod. L. 'virus'.] فرضی وائرس نما ہم زیست یا معاش ۔

Viroid : (a) وائرس سے پیدا ہونے والا؛ فرضی وائرس نما ہم زیست سے متعلق ۔

Virological : (a) وائرس کے علم سے متعلق ۔

Virologist : (n) وائرس کے علم کا ماہر ۔

Virology : (n) وائرس کا علم ۔

Virose : (a) [L. 'virosus'.] (۱) (شاذ) سمی؛ زہریلا؛ زہربھرا ۔ (۲) بدبودار ۔

Virose : (n) (۱) ورسی مرض؛ ورسی روگ ۔ (۲) دیکھو Virosis ۔

Virosis : (n) وائرس سے پیدا ہونے والی بیماری؛ ورسی روگ؛ ورسی مرض ۔

Virtu/Vertu : (n) [It.] (۱) ذوق فنون؛ فنون لطیفہ کا ذوق؛ فن کاری کاذوق؛ بصیرت فن ۔ (۲)فنی اشیاء ۔ (۳) فنی صفت ۔ (٤) فنون لطیفہ کا مطالعہ ۔

Articles (object, piece etc.) of virtu : ذوق کی چیزیں (جو صفت، قدامت یا ندرت کے لحاظ سے دلچسپ ہوں) ؛ نوادر ۔

Man of virtu/Gentleman of virtu : صاحبِ ذوق ۔

Virtual : (a) [med. L. 'virtualis'.] (۱) واقعی؛ فی الواقع؛ جس میں کسی چیز کی اہم صفات موجود ہوں گو وہ اس نام سے موسوم نہ ہو یا اس کی تعریف کا پورا مصداق نہ ہو ۔ (۲) (بصریات) موہوم؛ مجازی ۔ (۳) نمایاں طور پر مؤثر ۔

Virtual displacement : (n) مجازی سرکاؤ؛ انتقال واقعی ۔

Virtual focus : (n) (بصریات) مجازی ماسکہ؛ واقعی ماسکہ؛ نقطہ جس پر خطوط شعاعی بڑھانے کے بعد مل جائیں ۔

Virtual image : (n) مجازی شبیہہ ۔

Virtual velocity : (n) موہوم رفتار؛ رفتار واقعی ۔

Virtual work : (n) موہوم کام ۔

Virtuality : (n) (۱) فی الواقع ہونا؛ مجازی ہونا ۔ (۲) امکانی قوت؛ مجازی چیز وغیرہ ۔

Virtually : (adv.) فی الواقع ۔

Virtue : (n) [Fr.'vertu'.] (۱) نیکی؛ حسن خلق؛حسین سیرت؛ راست بازی؛ دیانت ۔ (۲) (کوئی خاص) نیکی؛ خیر؛ اخلاقی خوبی ۔ (۳) عصمت؛ پاک دامنی ۔ (٤) خوبی؛ وصف؛ صفت ۔ (٥) اثر ؛ تاثیر ۔ (٦) (جمع) فرشتوں کا ساتواں طبقہ ؛ طبقہ حسنات ۔ (۷) جواں مردی؛ شجاعت؛ بہادری ۔ (۸) صلاحیت؛ گن؛ جوہر؛ ہنر ۔

By virtue of : بدولت؛ بہ وجہ ۔

Cardinal virtues : خلق عظیم؛اچھے اخلاق؛ چارفطری اور تین دینی نیکیاں ۔

In virtue of : دیکھو By virtue of

Natural virtues : فطری نیکیاں (عدل، حکمت، عفت، شجاعت) ۔

Of easy virtue : بدچلن؛ اوباش؛ عیاش ۔

Theological virtues : دینی نیکیاں (ایمان، رجا، احسان) ۔

To make a virtue of : اپنے رویے کو مستحسن قرار دینا؛ کسی چیز کو ہنر بنا کر دکھانا ۔

To make a virtue of necessity : مجبوریوں کو نیکی بنا لینا؛ جو مجبوراً کرنا ہے اسے اس طرح کرنا جیسے اپنی نیکی کی وجہ سے کر رہے ہیں ۔

Virtueless : (a) (۱) نیکی سے خالی ۔ (۲) خوبی سے خالی ۔ (۳) بے عصمت ۔ (٤) بے اثر؛ بے تاثیر ۔

Virtuose/Virtuosic : (a) صاحبِ ذوق سے متعلق ۔

Virtuosity : (n) (۱) ذوق فن؛ مبصر؛ بصیرتِ فن ۔ (۲) واقفیت فن ؛ فن دانی ۔ (۳) ناطق اور آلاتی موسیقی میں مخصوص اثر پیدا کرنے یا اس کے اصول فن پر حد سے زیادہ توجہ ۔ (٤) اصحابِ ذوق ۔

Virtuoso : (n) [It.] (۱) مبصر؛ صاحب ذوق؛ جو فنون لطیفہ یا قدیم اور نادر چیزوں کی پرکھ اور معلومات رکھتا ہے ۔ (۲) واقف فن؛ صاحب فن؛ جو فنون لطیفہ کے خالص فنی پہلو پر عبور رکھتا ہے ۔ (۳) موسیقی میں خاص علم یا مہارت رکھنے والا ۔ (٤) جامع نوادر ۔

Virtuoso : (a) صاحبِ ذوق یا صاحبِ فنون سے متعلق یا اس کے طرز کا ۔

Virtuosoship : (n) (۱) ذوق فن؛ مبصری؛ بصیرت فن ۔ (۲) واقفیتِ فن؛ فن دانی ۔

Virtuous : (a) [OFr. 'vertuous'.] (۱) نیک؛ صالح؛ نیک کردار؛ نیکوکار؛ نیک سیرت؛ راست باز ۔ (۲) پاکدامن ؛ پاک باز ؛ باعصمت ؛ باعفت ۔ (۳) نیک (کام وغیرہ)؛ جو صحیح یا حق بجانب ثابت کیا جاسکے ۔ (٤) مؤثر؛ بااثر؛ مضبوط؛ طاقت ور ۔ (٥) طلسمی؛ پُراسرار یا فوق الفطرت خوبیوں کا حامی ۔

Virtuously : (adv.) (۱) نیکی کے ساتھ؛ نیک طریقے سے؛ نیک کرداری سے ۔ (۲) پاکدامنی کے ساتھ ؛ عفت کے ساتھ ۔

Virtuousness : (n) (۱)نیک کرداری؛ نیکی؛ نیکوکاری؛ راست بازی ۔ (۲) پاک دامنی؛ پاک بازی؛ باعصمت ہونا ۔

Virucidal : (a) وائرس کُش ۔

Virucide : (n) وائرس کُش دوا وغیرہ ۔

Virulence : (n) (۱) سمیت؛ زہریلا پن ۔ (۲) سختی؛ شدت؛ تلخی ۔

Virulency : (n) دیکھو Virulence

Virulent : (a) [L. 'virulentus'.] (۱) زہریلا؛ زہرآلود ؛ سمی؛ جس میں زہر ہو؛ جو زہر کی وجہ سے ہو ۔ (۲) سخت؛ شدید؛ تلخ ۔ (۳) شدید؛ متعدی (بیماری وغیرہ) ۔ (٤) بغض و عداوت کا؛ کینہ ور؛ کینہ توز ۔

Virulently : (adv.) (۱) سمیت کے ساتھ؛ سمیت کی حد تک ۔ (۲) سختی سے؛ شدت سے؛ تلخی سے ۔

Viruliferous : (a) سمی؛ زہرآلود ۔

Virus : (n) [L.] (۱) زہر؛ بس؛ جانور کا زہر ۔ (۲) سمی مادہ؛ زہریلا مادہ؛ سمیت؛ متعدی امراض کا زہر ۔ (۳) (مجازاً) زہر؛ مہلک اثر ۔ (٤) (مجازاً) شدت؛ تلخی ۔ (٥) وائرس آوردہ مرض؛ وِرسی مرض ۔

Virus abortion : (n) گھوڑیوں کا اسقاط حمل جو کسی قسم کے وائرس کی وجہ سے ہوتا ھے ۔

Virus disease : (n) وائرس آوردہ مرض؛ وِرسی مرض ۔

Viruscidal : (n) دیکھو Virucidal

Viruscide : (n) دیکھو Virucide

Viruslike : (a) وائرس جیسا؛ وائرس سے مشابہ ۔

Virustatic : (a) وائرس کی افزائش کو روکنے والا ۔

Vis : (n) [L.] قوت؛ توانائی؛ زور ۔

Vis/Viss : (n) [Tamil 'visal'.] برما اور جنوبی ہندوستان کا ایک وزن کا پیمانہ ۔

Vis a fronte : (n) سامنے سے کام کرنے والی قوت ۔

Vis a tergo : (n) پیچھے سے کام کرنے والی طاقت یاقوت؛ محرک طاقت ۔

Vis-a-vis : (n) [Fr.] (۱) (تاریخ) ایک ہلکی گاڑی جس میں دو اشخاص آمنے سامنے بیٹھتے تھے ۔ (۲) ان دو اشخاص میں سے ایک ۔ (۳) مذبھیڑ ؛ آمنے سامنے ھونا ؛ مد مقابل ؛ مقابل ۔ (٤) دیکھو Tete-a-tete ۔

Vis-a-vis : (prep.) مقابلے میں؛ نسبتاً؛ بہ لحاظ ۔

Vis-a-vis : (adv.) (۱) آمنے سامنے؛ بالمقابل ۔ (۲) روبرو؛ سامنے؛ مقابل ۔

Vis-a-vis : (v) آمنے سامنے ھونا؛ مقابل میں ھونا؛ مذبھیڑ ھونا ۔

Vis inertiae : (n) [L.] قوت جمود؛ جمود ۔

Vis major : (n) آفت ناگہانی؛ قہرالٰہی ۔

Vis mortua : (n) مردہ قوت (جو کام نہ آسکے) ۔

Vis motiva : (n) قوت متحرکہ ۔

Vis vitae : (n) [L.] قوت حیات؛ جان؛ روح حیوانی ۔

Vis viva : (n) [L.] حرکی توانائی؛ (متحرک جسم کی)؛ زندہ قوت (کمیت اور رفتار کے مربع کا حاصل ضرب) ۔

Visa : (n) [Fr.] (۱) تصدیق راہداری؛ ویزا ۔ (۲) تصدیق؛ تصدیق مہر ۔

Visa : (v) تصدیق راہداری کرنا؛ ویزا دینا؛ (پاسپورٹ وغیرہ پر) مہر تصدیق لگانا؛ تصدیق کرنا ۔

Visage : (n) [Fr.] (۱) چہرہ؛ صورت ۔ (۲) ظاہری شکل ۔

Visaged : (a) صورت کا؛ صورت رکھنے والا ۔

Visc-/Visco- : : جزوترکیبی بمعنی " لیس دار"؛ "چپچپاہٹ"؛ "چپچپا" ۔

Viscacha/Vizcach : (n) [Sp. 'viscacha'.] وسکاچا : جنوبی امریکا کے دوبڑے کترنے والے جانوروں میں سے کوئی ۔

Viscaria : (n) [mod. L.] پہاڑی یا شمالی خطے میں پیدا ھونے والے پودوں کی ایک جنس جن کے تنے اور پتیاں لیس دار ھوتی ہیں ۔

Viscer-/Visceri-/Viscero- : (n) جزو ترکیبی بمعنی "احشاء"؛ "امعاء کا" ۔

Viscera : (n) [L.] (۱) احشاء ؛ امعاء؛ جسم کے بڑے بڑے جوف (دماغ، دل، جگر، بطن وغیرہ) کےاندر کے اعضاء یا آلائش ۔ (۲) خصوصاً آنتیں ۔ (۳) (مجازاً) اندرونی حصے؛ اندر کا مادہ یا مواد ۔

Visceral : (a) (۱) احشائی؛ آنتوں کا؛ امعاء کا ۔ (۲) بیماری وغیرہ) احشاء کی؛ امعاء پر اثر انداز ہونے والی ۔ (۳) جانوروں کے احشاء سے متعلق (جن کو تفاؤل میں استعمال کیا جاتا تھا) ۔

Visceral arch : (n) محراب احشائی؛ جنین کی کھوپڑی کے منہ کے پاس کے متوازی ابھاروں میں سے ایک ۔

Visceral cavity : (n) جسم کے بڑے جوف جس کے اندر احشاء ہوتے ہیں ۔

Visceral cleft : (n) احشائی محرابوں کے درمیان کا فصل ۔

Visceral layer : (n) عشائے عنکبوتی کا ایک حصہ ۔

Visceral nerves : (n) احشائی اعصاب ۔

Visceral nervous system : (n) مشار کا نظام اعصاب ۔

Viscerally : (adv.) غیرعقلیت پسندانہ طور پر؛ غیرمعقول طور پر ۔

Viscerate : (v) (شاذ) احشاء یا امعاء نکالنا؛ آنتیں نکالنا ۔

Viscerogenic : (a) جسم کے اندر اٹھنےوالی (خواہش وغیرہ) ۔

Visceromotor : (a) محرک احشاء ۔

Visceroptosis : (n) استرخائے احشاء ۔

Visceroptotic : (a) استرخائے احشاء سے متعلق ۔

Viscerous : (a) دیکھو Visceral

Viscid : (a) [Late L. 'Viscidus'.] (۱) لیس دار؛ چپچپا؛ لزوج ۔ (۲) نیم سیال؛ گاڑھا ۔ (۳) چپچپے مادے سے ڈھکا ہوا ۔

Viscidity : (n) (۱) چپچپاہٹ ۔ (۲) نیم سیال ہونا ؛ گاڑھاپن؛ لزوجیت ۔ (۳) چپچپا مادہ ۔

Viscidly : (adv.) لیس دار طور پر؛ چپچپاہٹ کے ساتھ ۔

Viscin : (n) [Fr.] (کیمیا) ایک قسم کا لاسا جو اکاس بیل سے نکلتا ھے؛ امرمادہ؛ اکاس مادہ ۔

Viscoelastic : (a) لیس دار اور لچک دار ۔

Viscolize : (v) یکساں بنانا؛ یک رنگ بنانا ۔

Viscometer : (n) لزوجیت پیما ۔

Viscometric : (a) لزوجیت پیمائی سے متعلق ۔

Viscometry : (n) لزوجیت پیمائی ۔

Viscoscope : (n) لزوجیت نما؛ لزوجیت میں ۔

Viscose : (n) [late L. 'viscosus'.] (۱) لیس دار سیلولوز (پودوں کے خلیوں کا ٹھوس مادہ) جس سے مصنوعی ریشم بناتے ہیں ۔ (۲) سیلولوز کا بنا ھوا ریشم ۔

Viscose : (a) سیلولوز کا بنا ھوا ۔

Viscosimeter : (n) لزوجیت پیما ۔

Viscosimetric : (a) دیکھو Viscometric

Viscosimetry : (n) دیکھو Viscometry

Viscosity : (n) [Fr.'viscosite' or med. L. 'viscositas'] (۱) چپچپاہٹ؛ لزوجیت ۔ (۲) (طبیعیات) (نیم سیال چیزوں اور گیسوں کی صفت) لزوجیت؛ اندرونی رگڑ؛ سالمات مادہ کے تغیر ترتیب کو روکنے کی قوت ۔ (۳) چپچپا مادہ ۔

Magnetic viscosity : مقناطیسی ذریعہ کا مقناانگیز قوت کو روکنے کا میلان ۔

Viscount : (n) [AFr. 'viscounte'.] (۱) وائی کاؤنٹ؛ انگلستان کےامراء کا خطاب جو بیرن (لارڈ) سے بڑا اور ارل سے چھوٹا ھے ۔ (۲) (تاریخ) کاؤنٹ یا ارل کا نائب یا نمائندہ؛ خصوصاً شیرف ۔

Viscountcy : (n) وائی کاؤنٹ کا رتبہ یا منصب ۔

Viscountess : (n) وائی کاؤنٹ کی بیگم ۔

Viscountship : (n) دیکھو Viscountcy

Viscounty : (n) (۱) وائی کاؤنٹ کا حلقۂ اختیارات یاعہدہ ۔ (۲) دیکھو Viscountcy ۔

Viscous : (a) [AFr.] (۱) چپچپا؛ لیس دار۔ (۲) (طبیعیات) لزوج؛ جس میں سالمات مادہ کے تغیرترتیب کو روکنے کی قوت ہو ۔ (۳) (مجازاً) چپك جانے والا ۔ (٤) (نباتیات) دیکھو Viscid ۔

Viscously : (adv.) لزوجیت کے ساتھ ؛ چپچپاہٹ کےساتھ۔

Viscus : (n) [L.] (۱) (تشریح) جسم کے اندر کے نرم اعضاء یا الائش ۔ (۲) (جمع) اندرونی مادہ؛ اندرونی حصہ۔

Vise : (n) شکنجہ ۔

Vise : (n) [Fr.] (پروانہء راہداری وغیرہ پر) تصدیقی اندراج ۔

Vise : (v) تصدیق کرنا (پروانہء راہداری یا دوسری دستاویز کی)؛ مہر تصدیق لگانا ۔

Vise : (v) شکنجے میں دبانا یا کسنا ۔

Viseite : (n) [Fr. 'Vise'.] ایك معدنی شے جس میں الومینیم اورکیلسیم کا آبدار ہائیڈروکسائیڈ فاسفیٹ اور سلیکیٹ ہوتا ہے ۔

Viselike : (a) شکنجے کی طرح ۔

Vishnu : (n) [Skr.] وشنو؛ ہندوؤں کے ایك بڑے دیوتا ۔

Vishnuism : (n) وشنو کی پوجا ۔

Vishnuite : (n) وشنو کا پجاری۔

Visibility : (n) (۱) مرئیت؛ مرئی ہونا ۔ (۲) صریحی ہونا؛ ظہور ۔ (۳) رویت؛ فضا اور روشنی کی حالت کا اثر اشیاء کےنظر آنے پر؛ دکھاؤ ۔ (٤) (جمع) مرئی چیز ۔

Visibility curve : (n) انحناء مرئیت ۔

Visibility meter : (n) رویت پیما ۔

Visible : (a) [Fr. or L. 'visibilis'.] (۱) مرئی؛ جو آنکھ سے نظر آسکے ۔ (۲) ظاہری؛ محسوس؛ صریحی؛ کھلا؛ واضح؛ عیاں؛ ظاہر ۔ (۳) ملاقات کے لئے تیار ۔ (٤) (تجارت) (ذخیرہ، مال وغیرہ) جو موجود ہو؛ جسے دیکھا جاسکے ۔ (٥) اس طرح بنایا ہوا کہ مخصوص حصہ یا ریکارڈ کسی وقت بھی بہ آسانی دیکھا جاسکے ۔ (٦) دنیوی؛ مرئی ۔ (۷) حاضر؛ موجود ۔

Visible : (n) مرئی چیز یا ہستی ۔

The visible : مادی دنیا؛ مرئی دنیا ۔

Visible church : (n) کلیسائے مرئی ؛ پیروان کلیسا کی پوری جماعت ۔

Visible direction : (n) (بصریات) ظاہری سمت جدھر کوئی چیز دیکھی جاتی ہے ۔

Visible horizon : (n) افق نظری؛ حد نظر کا خط جہاں زمین آسمان سےملاھوا دکھائی پڑتاھے؛افق مرئی ۔

Visible speech : (n) نطق محسوس؛ ایك خاص قسم کا رسم الخط جس میں ہر حرف اعضائے نطق کی اس حالت کی شبیہہ ہوتا ہے جو اس کے حرف کے ادا کرنے میں پیدا ہوتی ہے ۔

Visible supply : (n) دستیاب چیزوں (مثلاً مال کا ذخیرہ وغیرہ) کی کل مقدار ۔

Visibleness : (n) دیکھو Visibility

Visibly : (adv.) صریحاً؛ محسوس طور پر؛ واضح طور پر ۔

Visigoth : (n) [Late. L. 'visigothus'.] (۱) گاتھ (Gothic) قوم کی اس شاخ کا رکن جو روم میں داخل ہوئی (چوتھی صدی عیسوی کے آخر میں) اور بعد میں اسپین میں سلطنت قائم کردی اور مور (Moor) کا تختہ الٹ دیا ۔ (۲) مغربی گار تھی قوم ۔ (۳) (مجازاً) غیرمتمدن یا وحشی آدمی ۔

Visile : (a) [L. 'videre'.] تیز نظر ۔

Visile : (n) تیزنظر شخص ۔

Vision : (n) [Fr. or L. 'visio'.] (۱) رویت؛ دید؛ دیکھنا ۔ (۲) نظارہ ۔ (۳) بصارت؛ بینائی؛ دیکھنے کی قوت؛ نظر ۔ (٤) رویا؛ وہ چیز جو خواب یا مراقبے میں نظر آئے ۔ (٥) کشفی ؛ کشفی پیکر؛ جو کشف میں نظر آئے ۔ (٦) روحانی پیکر؛ سایہ؛ بھوت ۔ (۷) خیالی صورت؛ تصویر ۔ (۸) بصیرت؛ مدبرانہ نظر؛ سیاسی بصیرت ۔ (۹) (مجازاً) انتہائی خوبصورت شخص، نظارہ وغیرہ ۔

Distinct vision : رویت واضح ۔

Reflected vision : رویت انعکاسی؛ دیکھنے کا عمل جو شعاعوں کے انعکاس سے متاثر ہو ۔

اُسقف کا) ۔ (۵) سیر ؛ تماشا ۔ (٦) عیادت ۔ (۷) (بائبل) سزا ۔

To make a visit/To pay - : ملاقات کےلئے(کہیں) جانا۔

To return a visit : جوابی ملاقات کرنا ۔

Visit : (v) [L. 'visitare'.] (۱) مہمان کے طور پر آنا یا جانا؛ (ملاقات کرنے یا سیر کے لئے) آنا یا جانا ۔ (۲) معائنے کے لئے آنا یا جانا؛ نگراں کی حیثیت سے آنا یا جانا ۔ (۳) (بیماری کا) حملہ کرنا یا ہو جانا؛ (مصیبت) نازل ہونا ۔ (٤) (بائبل) سزا دینا؛ عذاب نازل کرنا ۔ (۵) (برکت) عطا کرنا (تسکین) بخشنا ۔ (٦) بدلا لینا ۔ (۷) (کسی دیوتا کا) تسکین دینے کے لئے آنا؛ تسلی دینے کے لئے آنا (کسی کے پاس) ۔ (۸) عیادت کرنا؛ عیادت کے لئے جانا ۔ (۹) عبادت کے لئے جانا (مندر، درگاہ وغیرہ) ۔ (۱۰) (پرندوں کا) خاص موسم میں یا محدود وقت کے لئے کسی جگہ پر جانا یا آنا ۔ (۱۱) عارضی قیام کرنا ۔ (۱۲) گپ شپ کرنا یا غپ شپ کرنا ۔ (۱۳) رقص کرنا (مربع رقص میں)۔

Visitable : (a) ۔ (۱) قابل دید (جگہ) ۔ (۲)قابل ملاقات (شخص)

Visitant : (n) [Fr.] (۱) آنے والا ۔ (۲) کسی جگہ یا مقام پر عارضی طور پر قیام کرنے والا اجنبی؛ عارضی ساکن ۔ (۳) عارضی یا اتفاقی طور پر آنے والا شخص؛ مہمان؛ جلیل القدر مہمان یا نوارد ۔ (٤) سیلانی پرند ؛ موسمی پرند ۔ (۵) دیوتا؛ بھوت ۔

Visitant : (a) آنے والا ۔

Visitation : (n) (۱) معائنہ؛ آمد برائے معائنہ (خصوصاً اسقف کی آمد اپنے حلقے کے گرجوں میں)؛ کلیسائی افراد کا اجلاس ۔ (۲) غیرملکی جہاز پر معائنے کےلئے جانا؛ غیرملکی جہاز کا معائنہ؛ (تاریخ) مال کا معائنہ جنگی افسر یا کسٹم افسر یا اسی طرح کے دوسرے افسر کے ذریعے ۔ (۳) خدا کی طرف سے سزا یا جزا؛ عذاب الہی؛ رحمت الہی ۔ (٤) عبرت ناک واقعہ؛ سخت مصیبت؛ عذاب ۔ (۵) عید زیارت ؛ وہ تہوار جو مقدس الزبتھ کو حضرت مریم کی زیارت نصیب ہونے کی یادگار میں منایا جاتا ہے ۔ (٦) (حیوانیات) سیلانی پرندوں کا نقل مکان (غیر معمولی تعداد میں)؛ مہاجرت طیور ۔ (۷) عیادت ۔ (۸) ملاقات ؛ ملاقات کے لئے آنا یا جانا (کسی مصیبت کے پاس ہمدردی

Refracted vision : رویت انعطافی؛ دیکھنے کا عمل جو شعاعوں کے انعطاف سے متاثر ہو ۔

The field of vision : دائرہ نظر ۔

Vision : (v) (۱) کشف یا رویا میں دیکھنا یا دکھانا ؛ خیالی یا روحانی پیکر دیکھنا یا دکھانا۔ (۲) دکھانا ۔ (۳) پیش بینی کرنا؛ دوربینی کرنا؛ تصور کرنا ۔

Visional : (a) (۱) بصری؛ نظری ۔ (۲) رویائی؛ رویا کا؛ کشف کا ۔ (۳) خیالی؛ موہوم؛ غیرعملی ۔

Visionally : (adv.) کشف یا رویا میں؛ تصور میں ۔

Visionarily : (adv.) خیالی طور پر؛ موہوم طور پر ؛ غیر عملی طور پر؛ تخیل پرستانہ ۔

Visionariness : (a) (۱)صاحبِ کشف ہونا۔ (۲) خیال پرستی؛ غیرعملی ہونا ۔ (۳) خیالی ہونا؛ موہومیت ۔

Visionary : (n) (۱) خیالی؛ موہوم؛ غیر عملی؛ ناقابل عمل؛ تصوری؛ قیاسی ۔ (۲) رویا بیں؛ صاحب کشف؛ کشفی ۔ (۳) خیال پرست؛ تخیل پرست؛ تصور پرست ۔ (٤) غیر عمل (شخص)؛ ناقابل عمل منصوبے گھڑنے والا ۔

Visionary : (n) (۱) صاحب کشف؛ رویا بیں ۔ (۲) غیرعملی شخص؛ ناقابل عمل منصوبے گھڑنے والا شخص ۔

Visioned : (a) (۱) کشف میں دیکھا ہوا۔ (۲) رویا سےمتعلق؛ رویا سے پیدا ہونے والا ۔ (۳) صاحبِ کشف؛ رویا دیکھنے والا ۔ (٤) رویائی ؛ کشف میں دیکھنے کی قوت ؛ کشف سے بھرا ہوا ۔ (۵) صاحب القا ۔

Visioning : (n) کشف میں دیکھنا؛ رویا دیکھنا ۔

Visionist : (n) (۱) صاحبِ کشف شخص؛ رویا بیں ۔ (۲) غیر عملی شخص؛ خیال پرست آدمی؛ خیالی بندہ؛ شیخ چلی؛ خبطی ۔

Visionless : (a) (۱) نابینا؛ بے بصر؛ کورچشم ۔ (۲) بے الہام؛ بےالقا؛ غیرالہامی ۔

Visit : (a) [Fr. 'visite'.] (۱) دید ۔ (۲) آمد؛ ورود؛ تشریف آوری (ملاقات ، سیر یا معائنہ کے لئے) ۔ (۳) کسی مقام پر عارضی قیام ؛ جانوروں یا پرندوں کا عارضی قیام ۔ (٤) معائنہ (خصوصاً

میں) ۔ (۹) ورود؛ آمد ۔ (۱۰) کسی ضلعے میں نقیب شاہی کی دَوری آمد (ہتھیاروں کے معائنے اور شجرۂ نسب میں اندراج کےلئے) ۔

Nuns of the visitation : راہبات معلمہ؛ ننوں کی جماعت جس کے سپرد لڑکیوں کی تعلیم کا کام ہے ۔

Right of visitation : غیرملکی جہاز کے معائنے کا حق، جس میں تلاشی کا حق شامل نہیں ۔

The (order of the) visitation : St. Frances کا قائم کردہ راہبوں کا ایک سلسلہ ۔

The visit (of our Lady, of the Blessed Virgin Mary) : عید زیارت؛ مقدس الزبتھ کو حضرت مریم عذرا کی زیارت ۔

Visitator : (n) (رومی کیتھولک کلیسا میں) معائنہ کرنے والا شخص یا اُسقف ۔

Visitatorial : (a) (۱) معائنے سےمتعلق ۔ (۲) معائنے کا اختیار رکھنے والا ۔

Visite : (n) [Fr.] ڈھیلی بےآستینوں کی یاچھوٹی آستینوں کی قباجو انیسویں صدی میں عورتیں پہنتی تھیں ۔

Visiting : (n) آمد ورفت؛ ملاقات کے لئے آناجانا؛ مہمان کے طور پر آنا جانا ۔

Visiting : (a) (۱) ملاقات کےلئے آنے والا؛ ملاقات کرنے والا ۔ (۲) معائنہ کرنے والا (افسر کی حیثیت سے) ۔

To be on visiting terms : جن میں آمدورفت کے تعلقات ہوں ۔

Visiting ant : (n) ہانکنے والی چیونٹی ۔

Visiting-book : (n) ملاقاتیوں (ملاقات کے لئے آنےوالوں) کا رجسٹر ۔

Visiting-card : (n) ملاقاتی کارڈ ۔

Visiting day : (n) ملاقات کا دن ۔

Visiting list : (n) ان افراد کی فہرست جن سےملاقات کرنی ہو ۔

Visiting nurse : (n) نرس جو کسی آبادی میں مریضوں کی عیادت کے لئے مقرر کی جاتی ہے ۔

Visiting professor : (n) پروفیسر جسے کسی کالج یا جامعہ میں محدود مدت کے لئے لیکچر دینے کے لئے مدعو کیا گیا ہو (عموماً نصف یا ایک تعلیمی سال کے لئے) ۔

Visitor : (n) [AFr. 'visitour'.] (۱) ملاقات کے لئے آنے والا؛ ملاقاتی؛ مہمان ۔ (۲) سیر کے لئے آنے والا؛ تماشائی؛ مشاہد ۔ (۳) (کالج وغیرہ میں) معائنے کے لئے آنے والا ؛ معائنہ کرنے والا ۔ (٤) سیلانی پرند؛ موسمی پرند؛ مہاجر پرند ۔

Visitorial : (a) (۱)دیکھو Visitatorial ۔ (۲) والدین میں سے کسی ایک کا اپنے بچے کو دیکھنے جانے کے حق سے متعلق جبکہ بچہ کسی دوسرے کی ولایت میں ہو ۔

Visitor's book : (n) (ہوٹل، مدرسے وغیرہ کی)رائے لکھنے کی کتاب جس میں رہنے والے یا آنے والے اپنی رائے لکھتے ہیں ۔

Visitress : (n) (۱) ملاقات کے لئے آنے والی؛ مہمان؛ملاقاتی ۔ (۲) (خصوصاً) وہ عورت جو کسی سماجی کام کے لئے برابر کہیں جاتی ہے ۔

Vismia : (a) [mod. L.'Visme'.] امریکی اورافریقی درختوں اور جھاڑیوں کی ایک جنس جن کے پتّے لیس دار ہوتے ہیں ۔

Visne : (n) [AFr. OFr.] (۱) (قانون یا تاریخ) قرب و جوار کا علاقہ جہاں سے جیوری کو مقرر کیا جاتا ہے ۔ (۲) قرب وجوار کے علاقے سے مقرر کی ہوئی جیوری۔

Visnomy : (n) [Var. of ME. 'fisnomye'.] (کسی شے کی) خصوصی حالت (اخلاقی، قیافی، سیاسی وغیرہ جس سے اس کے کردار کا پتا چلتا ہے) ۔

Vison : (n) [Fr.] امریکا کا نیولے کی قسم کا ایک چھوٹا جانور ۔

Visor/Vizor : (n) [ME. 'Viser'.] (۱) مغفر؛ خود کا وہ حصہ جس سے چہرے کی حفاظت ہوتی ہے اور جو علاحدہ ہو سکتا ہے ۔ (۲) ٹوپی کا چھجا (آگے کو نکلا ہوا حصہ) ۔ (۳) نقاب ۔ (٤) بھیس ؛ بہروپ ۔ (٥) موٹر کے ہوا بست شیشے کا آگے کو نکلا ہوا چھجا جس سے خیرہ کن روشنی سے آنکھوں کی حفاظت ہوتی ہے ۔ (٦) ابرونی اُبھار ۔ (۷) (کھڑکی وغیرہ کی) پیش آمدگی ۔ (۸) (بحری) جہازوں کے کمرے کے گرد کا نمگیرہ ۔ (۹) چشم سایہ ۔

Visor-mask : (n) (تاریخ) ایک قسم کا نقاب جس سے صورت چھپائی جاتی ہے ۔

Visored/Vizored : (a) (۱) بھیس بدلے ہوئے؛ مخفی؛ نقاب پوش؛ نقاب دار ۔ (۲) مغفردار؛ چھجے دار ۔

Visorless : (a) بے چھجا؛ بے مغفر؛ بے نقاب؛ نقاب سے خالی ۔

Viss : (n) [Tamil 'visai'.] جنوبی ہندوستان اور برما میں استعمال ہونے والے وزن کا ایک پیمانہ ۔

Vista : (n) [It.] (۱) منظر؛ خصوصاً کسی تنگ جگہ مثلاً درختوں کی دو رویہ قطار کا منظر؛ تنگ و دراز منظر؛ مسلسل منظر ۔ (۲) خیالی منظر؛ سلسلہ٭ تصورات ۔ (۳) جنگل کے بیچ کھلا رستہ ۔ (٤) لمبی غلام گردش یا راستہ ۔

In vista : نظر کے سامنے ۔

Vista dome : (n) دومنزلہ ریل گاڑی کے ڈبے کے اوپر بنا شیشے کا خانہ جس سے چاروں طرف کے مناظر دیکھے جاسکتے ہیں ۔

Vistaed : (a) (۱) مسلسل منظر رکھنے والا ۔ (۲) خیالی منظر میں دیکھا ہوا ۔

Visual : (a) [Late. L. 'visualis'.] (۱) بصری؛ نظر یا بصارت سے متعلق؛ دیکھنے سے متعلق؛ نظری؛ رویتی ۔ (۲) مرئی : نظر آنے والا ؛ قابلِ ادراک ۔ (۳) خیالی ۔

Visual : (a) (۱) بصری شعاع ۔ (۲) وہ شخص جس کی یادداشت، تصور وغیرہ مکمل طور پر بصری ہو ۔ (۳) (جمع) سنیما کی تصویریں (آواز کے مقابلے میں) ۔ (٤) اشتہار کا خاکہ ۔

Visual acuity : (n) تیزنظری؛ بصری تیزی ۔

Visual aids : (n) بصری وسائل ۔

Visual angle : (n) زاویہ نظر یا نگاہ، جو مرئی شے کے دونوں سروں کی شعاعیں آنکھ کے ایک نقطے پر مل کر بناتی ہیں؛ زاویہ٭ نظری؛ زاویہ٭ بصری ۔

Visual aphasia : (n) ایک قسم کا فطور نطق جس میں آدمی ان الفاظ یا تحریر کو سمجھ نہیں سکتا ہے جس کو وہ پہلے سمجھتا تھا ۔

Visual-auditory : (a) سمعی بصری ۔

Visual axis : (n) محور بصری؛ محور نظری ۔

Visual communication : (n) نظری سگنل؛ بصری اشارہ؛ سگنل دینے کا ایک طریقہ جس سے اشارات آنکھوں کو دیئے جاتے ہیں (مثلاً لیمپ، جھنڈی وغیرہ کے ذریعے) ۔

Visual field : (n) (۱) دائرہ٭ نظر؛ میدان نظر ۔ (۲) (کسی خاص لمحے میں) دماغ کے مرئی مناظر ۔

Visual line : (n) خط نظری؛ محور نظری

Visual perception : (n) نظری ادراک ۔

Visual point : (n) (بصریات) نقطہ٭ نظر؛ آنکھ کا وہ نقطہ جس پر مرئی شے سے نظر کی شعاعیں آکر ملتی ہیں ۔

Visual ray/-beam : (n) بصری شعاع جو مرئی شے سے آنکھوں تک آتی ہے ۔

Visual sensation : (n) بصری احساس ۔

Visualist : (n) مرئی شکل میں لانے والا؛ تصور کرنے والا ۔

Visuality : (n) (۱) بصریت؛ نظر کے متعلق ہونا ۔ (۲) مرئیت؛ مرئی ہونا ۔ (۳) ذہنی تصویر ۔

Visualizable : (a) جسے مرئی شکل میں لایا جاسکے؛ قابل تصور ۔

Visualization : (n) (۱) تصور کا عمل؛ استبصار ۔ (۲) تصور؛ ذہنی تصویر ؛ ذہنی شکل یا تمثال ۔ (۳) محاکات؛ (خیال کی) تصویر یا نقشہ کھینچنا (الفاظ میں) ۔ (٤) عمل جراحی کے ذریعے کسی عضو کو کھول کر رکھنا ۔ (٥) ایک قسم کا جدید رقص ۔

Visualize : (v) (۱) مرئی شکل میں لانا؛ صورت دینا؛ تصویر کھینچنا؛ نقشہ کھینچنا (خیالی) ۔ (۲) تصور کرنا؛ ذہن میں تصویر یا شکل قائم کرنا ۔ (۳) عمل جراحی میں کسی عضو کو کھول کر رکھنا ۔ (٤) مرئی ہونا؛ ظاہر ہونا ۔

Visualizer : (n) مرئی شکل میں لانے والا؛ تصور کرنے والا؛ مستبصر ۔

Visually : (adv.) (۱) بصری طور پر؛ بصارت یا نظر کے لحاظ سے ۔ (۲) مرئی طور پر نظر آتے ہوئے ۔

**Vita : (n) [L.]** مختصر آپ بیتی ۔

**Vita glass : (n) [L.]** حیاتینی شیشہ؛ جس سے بالائی بنفشی شعاعیں گزر کر اپنا مفید اور حیات بخش اثر ڈالتی ہیں جسے عام شیشے روکتے ہیں ۔

**Vitaceae : (n) [L.]** عنبیہ؛ انگوریہ؛ تاک کی ایک نوع ۔

**Vital : (a) [Fr.]** (۱) حیاتی؛ قوت حیات کا؛ حیوی؛ عریزی ۔ (۲) جو حیات کے لئے ناگزیر ہو ؛ جو قوت حیات کا مرکز ہو ؛ مرکزی ۔ (۳) ناگزیر؛ نہایت اہم ۔ (٤) مہلک؛ جس میں ہلاکت یا تباہی کا اندیشہ ہو ۔ (٥) جان بخش؛ جانفزا ۔ (٦) (شعر، خطابت) جاندار ۔ (۷) پرقوت؛ سرگرم ۔ (۸) عورت کے جسم کی پیمائش کے بارے میں استعمال کیا جاتا ہے (خصوصاً سینہ، کمر اور کولہے کی) ۔

**Vital affinity : (n)** روحانی کشش ۔

**Vital capacity : (n)** پھیپھڑے کی تنفسی صلاحیت ۔

**Vital centre : (n)** مرکزحیات؛ موقع زخم مہلک؛ وہ حصہ جس میں زخم آنے سے فوری ہلاکت کااندیشہ ہو ۔

**Vital energy : (n)** قوت حیات ۔

**Vital fluid : (n)** (نباتیات) عرق اصلی؛ دودھ ۔

**Vital force : (n)** قوتِ حیات؛ جان؛ روحِ حیوانی؛ قوتِ حیوی؛ قوتِ غریزی ۔

**Vital function : (n)** جسم کےوہ فعل (مثلاً دوران خون، ہاضمہ، تنفس وغیرہ) جس پر زندگی کا بلاواسطہ انحصار ہوتا ہے ۔

**Vital index : (n)** موت اور پیدائش کا تناسب (کسی جگہ کا کسی مقررہ وقت پر) ۔

**Vital power : (n)** قوت حیات ۔

**Vital principle : (n)** قوت حیات؛ روح حیات؛ جان؛ روح حیوانی ۔

**Vital revolution : (n)** کسی سوسائٹی کی شرح توالد میں نمایاں تاریخی تبدیلی (جس میں شرح اموات اور شرح پیدائش میں مستقل توازن رہتا ہے اور دونوں کی شرحیں کم ہیں) ۔

**Vital signs : (n)** نبض؛ تنفس؛ حرارت؛ (اور بعض اوقات) خون کا دباؤ ۔

**Vital spark : (n)** زندگی ۔

**Vital statistics : (n)** اعداد متعلق حیات (پیدائش، شادی، اموات وغیرہ کے اعداد وشمار) ۔

**Vitalism : (n)** (حیاتیات) روحیت؛ یہ نظریہ کہ جانداروں کی زندگی طبعی اور کیمیاوی قوتوں سے علاحدہ ایک جوہر سے تعلق رکھتی ہے جسے روح حیوانی کہتے ہیں؛ حیویت ۔

**Vitalist : (n)** روحی؛ روح حیوانی کا قائل؛ معتقد روحیت ۔

**Vitalist/-ic : (a)** (۱) روحیت کا؛ روح حیوانی کا؛ قائلینِ روحِ حیوانی کا؛ حیویت کا ۔ (۲) نظریہٴ حیات از حیات سے متعلق ۔

**Vitality : (n)** (۱) قوت حیات؛ زندگی کوقائم رکھنےکی قوت ۔ (۲) (مجازاً) (کسی ادارے یا زبان وغیرہ کی) زندگی ؛ جان ؛ زندہ رہنے اور اپنا کام انجام دینے کی قوت ۔ (۳) جاری رکھنے کی قوت ۔ (٤) قوت روئیدگی (پودوں وغیرہ کی) ۔ (٥) کوئی چیز جس میں قوتِ حیات ہو ۔

**Vitalization : (n)** قوتِ حیات پیدا کرنا؛ جان ڈالنا؛ زندگی پیدا کرنا؛ جان آنا ۔

**Vitalize/Vitalise : (v)** (۱) قوتِ حیات پیدا کرنا ۔ (۲) جان ڈالنا ؛ روح پھونکنا ؛ زندگی پیدا کرنا ۔ (۳) اس طرح بیان کرنا کہ آنکھوں کے سامنے تصویر پھر جائے ۔

**Vitalizer : (n)** قوتِ حیات پیدا کرنے والا؛ جان ڈالنے والا ۔

**Vitally : (adv.)** (۱) مہلک طور پر ۔ (۲) نہایت؛ بے حد؛ ناگزیر طور پر ۔

**Vitalness : (n)** حیاتیت؛ مرکزیت؛ نہایت اہم ہونا؛ ناگزیر ہونا ۔

**Vitals : (n)** (۱) اعضائے حیاتی؛ اعضائے رئیسہ (خصوصاً دماغ، دل، پھیپھڑا، جگر وغیرہ) ۔ (۲) لازمی جزو یا خصوصیت ۔ (۳) جہاز کے اہم حصے ۔

**Vitamer : (n) [Vitamin + Isomer.]** دو یا زیادہ مرکبات میں سے ایک جو کسی خاص وٹامن کی کمی کو دور کرتے ہیں ۔

Vitamin : (n) [G.] حیاتین؛ وٹامن؛ غذا کے ان ضروری اجزاء میں سے ایک جن کی کیمیاوی ماہیت ابھی پوری طرح معلوم نہیں ہوتی ہے مگر جن کے متعلق اتنا معلوم ہے کہ یہ کن غذاؤں میں موجود ہیں، کن بیماریوں کو روکتے ہیں اور جسم میں کیا کام انجام دیتے ہیں ۔

Vitaminic : (a) حیاتینی ۔

Vitaminize : (v) (۱) وٹامن دینا؛ وٹامن ملانا ۔ (۲) مضبوط کرنا ۔

Vitaminous : (a) حیاتینی ۔

Vitaphone : (n) ناطق فلم کی ایک قسم ۔

Vitascope : (n) حیات نما؛ گردش نما ۔

Vite : (adv.) [Fr.] (موسیقی) تیزی سے؛ زوردار طریقے سے ۔

Vitellarian : (a) زر دینہ سے متعلق ۔

Vitellarium : (n) [mod. L.] زر دینہ؛ زردہ زا غدہ؛ بعض کیڑوں کے مادہ عضو تولد کا غدہ جس سے انڈے کی زردی کا مادہ خارج ہوتا ہے ۔

Vitellary : (a) (۱) انڈے کی زردی کا سا؛ صفاری ۔(۲) زرد ۔

Vitelli -: جزوترکیبی بمعنی "زردی" ۔

Vitelligenous : (a) زردہ زا؛ زردہ خیز ۔

Vitellin : (n) بیضین؛ انڈے کی زردی میں سب سے بڑا پروٹین کا جزو؛ زردین ۔

Vitelline : (a) [med. L.'Vitellinus'.] دیکھو Vitellary

Vitelline : (n) زردی؛ صفار؛ زردہ ۔

Vitelline artery : (n) شریان صفاری۔

Vitelline body : (n) جسم صفاری؛ جسم زردہ ۔

Vitelline gland : (n) غدہ صفاری۔

Vitelline membrane : (n) غشاءِ زردہ۔

Vitelline vein : (n) ورید صفاری۔

Vitello -: جزوترکیبی بمعنی "زردہ"؛ "زردی بیضہ" ۔

Vitellogene : (n) دیکھو Vitellarium

Vitellogenesis : (n) زردیٔ بیضہ کی تشکیل ۔

Vitellogenous : (a) دیکھو Vitelligenous

Vitellus : (n) [L.] (۱) (حیوانیات) زردہ؛ زردیٔ بیضہ ۔ (۲) (نباتیات) (بیج کے) مغز اور جنین کے درمیان گودے دار تھیلی ۔

Vitex : (n) [L.] جنس ساگوان ۔

Viti- : [L. 'Vitis'.] جزوترکیبی بمعنی "انگور" ۔

Vitiate : (v) [L. 'vitiare'.] (۱) خراب کرنا؛ بگاڑنا؛ فاسد کرنا ۔ (۲) باطل کرنا ۔ (۳) (قانوناً) بے اثر کرنا ۔ (٤) (آنکھ ، مذاق وغیرہ کو) گمراہ کرنا؛ غلط راستے پرڈالنا ۔ (٥) ہوا کو (تنفس کے ذریعے) نا خالص بنانا ۔

Vitiated : (a) بگاڑا ہوا؛ خراب کیا ہوا ۔

Vitiation : (n) (۱) بگاڑنا یا بگڑنا؛ خرابی؛ فساد ۔ (۲) باطل کرنا یا ہونا ۔

Vitiator : (n) بگاڑنے والا؛ خراب کرنے والا؛ باطل کرنے والا ۔

Viticetum : (n) [L.] تاک زار؛ انگور کی کاشت ۔

Viticide : (a) انگور کو نقصان پہنچانے والا (کیڑا)؛ تاک کُش؛ کرمِ تاک ۔

Viticolous : (a) انگور خُور؛ تاک باش ۔

Viticultural : (a) انگور کی کاشت سے متعلق ۔

Viticulture : (n) انگور کی کاشت؛ تاک پَروری ۔

Viticulturer : (n) تاک پرور؛ انگور کی کاشت کرنے والا ۔

Viticulturist : (n) تاک پرور؛ انگور کی کاشت کرنے والا ۔

Vitiliginous : (a) لَبھق سے متعلق یا لَبھق جیسا ۔

Vitiligo : (n) [L.] لَبھق، جلد کی ایک بیماری جس میں سفید دانے نکل آتے ہیں؛ ایک قسم کا کوڑھ ۔

Vitiligoid : (a) لبھق سے مشابہ ۔

Vitiosity : (n) [L. 'vitiositas'.] (۱) بیہودگی؛ بدی ؛ برائی ۔ (۲) (اسکاچستانی قانون) نقص؛ عیب؛ (قانوناً) غلط ہونا ۔

Vitis : (n) [L.] جنس عنب؛ جنس انگور ۔

Vitr-/Vitro- : جزوترکیبی بمعنی "شیشہ"؛ "شیشے کا"؛ "زجاجی" ۔

Vitrage net/-cloth : (n) [Fr. 'vitrage'.] جالی دار (کپڑا) یا باریک کپڑا جس سے کھڑکیوں کے پردے بنائے جاتے ہیں ۔

Vitrailed : (a) [Fr. 'vitrail'.] رنگین شیشے لگا ۔

Vitrailist : (n) رنگین شیشے بنانے والا ۔

Vitrain : (n) زجاجی کوئلا ۔

Vitrella . (n) [mod. L.] (حیوانیات) زجاجہ ۔

Vitreodentine : (n) عاج دندان جو بہت سخت ہوتا ہے ۔

Vitreous : (a) [L. 'vitreus'.] (۱) شیشے کا؛ زجاجی ۔ (۲) شیشے کا سا؛ شیشے کی طرح کا؛ شیشہ نما ۔ (۳) شیشہ سا؛ شفاف؛ شیشے سے مشابہ ۔ (٤) (مٹی کا پکایا ہوا برتن) چکنا ۔

Vitreous body : (n) (۱) مادہ٭ زجاجی ۔ (۲) دیکھو Vitreous humour ۔

Vitreous China : (n) خوب پکایا ہوا سفالی برتن ۔

Vitreous electricity : (n) زجاجی برق؛ مثبت برق ۔

Vitreous humour : (n) مادہ٭ زجاجی؛ رطوبت زجاجیہ؛ جیلی کی سی نسیج جس سے آنکھ کا دیدہ بنتا ہے ۔

Vitreously : (adv.) (۱) زجاجی طور پر ۔ (۲) مثبت برق کے ساتھ ۔ (۳) شیشے کی طرح ۔

Vitreousness : (n) زجاجیت ۔

Vitrescence : (n) شیشہ بننے کا میلان؛ میلانِ زجاجیت؛ شیشہ بننا ۔

Vitrescent : (a) شیشہ بننے والا؛ : مائل بہ زجاجیت؛ شیشہ شوندہ؛ شیشہ نما ۔

Vitrescible : (a) [Fr.] شیشہ بننے والا ۔

Vitric : (a) [L. 'vitrum'.] زجاجی؛ زجاج مانند؛ شیشے کی صفت رکھنے والا ۔

Vitrifaction : (n) شیشہ بننے یا بنانے کا عمل ؛ تزجیج ۔

Vitrifiable : (a) شیشہ بننے والا ۔

Vitrification : (n) (۱) شیشہ بنانا یا بننا؛ شیشاؤ ۔ (۲) شیشہ بنا ہوا مادہ ۔

Vitrified : (a) شیشے میں تبدیل کیا ہوا؛ شیشے کی مانند بنایا ہوا ۔

Vitrified-fort : (n) اسکاچستان وغیرہ میں پائے جانے والے قدیم قلعوں کے کھنڈرات جس کے پتھر آگ کی وجہ سے شیشے کی شکل کے بن گئے ہیں ۔

Vitriform : (a) شیشہ صورت ۔

Vitrify : (v) [Fr. 'vitrifier'.] شیشہ بنانا؛ شیشہ بننا؛ شیشہ نما بننا یا بنانا ۔

Vitrina : (n) [mod. L.] (۱) (حیوانیات) زجاجی صدفہ ۔ (۲) دیکھو Vitreous humour ۔

Vitrine : (n) [Fr. 'vitre'.] شیشے لگا صندوق جس میں چیزوں کی نمائش کی جاتی ہے ۔

Vitriol : (n) [Fr.] (۱) گندھک کا تیزاب یا اس کا کوئی نمک؛ توتیا؛ لوہے کا سلفیٹ؛ زاج ۔ (۲) گاڑھا گندھک کا تیزاب ۔ (۳) جلی کٹی تصویر یا تنقید وغیرہ ۔

Black vitriol : بے صاف کیا ہوا نیلا توتیا؛ سیاہ توتیا؛ ناصاف نیلا توتیا ۔

Blue vitriol : نیلا توتیا؛ نیلا تھوتھا ۔

Copper vitriol : نیلا توتیا؛ نیلا تھوتھا ۔

Green vitriol : سبز توتیا؛ کسیس ۔

Oil of vitriol : گندھک کا تیزاب؛ روح توتیا؛ تیل توتیا؛ روغن توتیا ۔

Red vitriol : زنگ؛ سرخ توتیا؛ جر؛ مورچہ ۔

Spirit (s) of vitriol : روح توتیا ۔

White vitriol : سفید توتیا؛ ہیرا کسیس ۔

Vitriol : (v) گندھک کے تیزاب میں ڈبونا (خصوصاً ہلکے تیزاب میں) ۔

Vitriolated : (a) (۱) توتیا سے بھرا ہوا ۔ (۲) جس پر گندھک کا تیزاب ڈالا گیا ہو؛ گندھک کا تیزاب ڈالا ہوا؛ گندھک کا تیزاب یا توتیا ملایا ہوا ۔

Vitriolated tartar : (n) پوٹاشیم کا سلفیٹ ۔

Vitriolic : (a) (۱) گندھک کے تیزاب کا (سا)؛ توتیا کا (سا) ؛ توتیائی ؛ زاجی ۔ (۲) جلی کٹی ۔ (۳) پُر جوش ۔

Vitriolic acid : (n) روح توتیا؛ گندھک کا تیزاب ۔

Vitriolizable : (a) توتیا بنانے کے قابل؛ جس کا توتیا بنایا جاسکے ۔

Vitriolization : (v) توتیا بننا یا بنایا جانا ۔

Vitriolize : (v) (۱) توتیا بنانا یا بننا؛ گندھک نمک بنانا (کسی چیز کو) ۔ (۲) گندھک کے تیزاب سے جلانا یا زہر دینا؛ تیزاب پھینکنا (کسی شخص پر) ۔

Vitriolizer : (n) گندھک کا تیزاب پھینکنے والا ۔

Vitrite : (n)[L. 'Vitrum'.] بوہیمیا کے (Bohemian)یاقوت احمر کا جوف معدن ۔

Vitro- : جزوترکیبی بمعنی "شیشہ" ۔

Vitro-dentine : (n) عاج دندان کی بیرونی سخت تہ ۔

Vitrophyre : (n) زجاجی سماق ۔

Vitrophyric : (a) زجاجی سماق سے متعلق ۔

Vitrotype : (n) زجاجی یا سفالی برتنوں پر خاص طر ح سے بنائی ہوئی تصویر ۔

Vitruvian : (a) [f. M. Vitruvius Pollio, a Roman architect and writer.] عہد اگسٹس کے رومی معمار وٹروویس کا (بنایا ہوا) ۔

Vitruvian scroll : (n) وٹروویس کی طرز کی بیل؛ ایک طرح کی بیل جو عمارت کی آرائشی پٹیوں پر بنائی جاتی ہے ۔

Vitta : (n) [L.] (۱) (حیوانیات) دھاری ۔ (۲) (نباتیات) قنات روغن؛ تیل نالی ۔

Vittate : (a) (۱) (حیوانیات، نباتیات) دھاری دار ۔ (۲) نالی دار ۔

Vituline : (a) [L. 'Vitulinous'.] (شاذ) بچھڑے یا بچھڑے کے گوشت سے متعلق؛ بچھڑے یا بچھڑے کے گوشت جیسا ۔

Vituperate : (v) [L. 'Vituperare'.] سخت سست کہنا؛ گالیاں دینا؛ بُرا بھلا کہنا؛ بُری طرح خبر لینا؛ آڑے ہاتھوں لینا ۔

Vituperation : (n) (۱) گالیاں دینا؛ گالی گلوچ ۔ (۲) گالیاں؛ سخت سست باتیں ۔

Vituperative : (a) (۱) گالیاں دینے والا؛ بد زبان ۔ (۲) دشنام آمیز ۔

Vituperatively : (adv.) (۱) بد زبانی سے؛ گالیاں دیتے ہوئے ۔ (۲) دشنام آمیز الفاظ میں ۔

Vituperator : (n) گالیاں دینے والا ۔

Vituperous : (a) دیکھو Vetuperative

Viuva : (n) [Pg.] بعض قسم کی مچھلی ۔

Viva : (n) [It. 'Vivere'.] زندہ باد کا نعرہ ۔

Viva : (n) (۱) زبانی ؛ زبانی طور پر ؛ تقریراً ۔ (۲) Viva voce کا مخفف ۔

Viva : (v) زبانی امتحان لینا ۔

Viva voce : (adv.) [med. L.] زبانی؛ زبانی طور پر؛ تقریراً ۔

Viva voce : (a) زبانی؛ تقریری ۔

Viva voce : (n) زبانی امتحان ۔

Viva voce : (v) زبانی امتحان لینا ۔

Vivace : (adv.) [It.] (موسیقی) جوش سے؛ گرما گرمی سے ۔

Vivacious : (a) [L. 'vivax, vivaci'.] (۱) جوشیلا؛ بشاش؛ زندہ دل؛ شگفتہ مزاج؛ ذی روح ۔ (۲) پُرجوش؛ گرماگرم ؛ زندہ دلانہ ؛ شگفتہ ؛ بشاشت کا ۔ (۳) سدا بہار؛ دیر پا ۔

Vivaciously : (adv.) جوش سے؛ گرماگرمی سے ؛ زندہ دلی سے؛ بشاشت سے ۔

Vivaciousness : (n) (۱) جوشیلا پن؛ زندہ دلی ۔(۲) دیکھو Vivacity ۔

Vivacissimo : (adv.) [It.] (موسیقی) جوش سے ۔

Vivacity : (n) [Fr. 'vivacite'.] (۱)جوشیلا پن ؛زندہ دلی؛ شگفتہ مزاجی؛ بشاشت؛ جوش؛ گرما گرمی ۔ (۲) چمک دمک (روشنی، رنگ وغیرہ کی) ۔

Vivamente : (adv.) [It.] (موسیقی) (ہدایت) تیزی سے ۔

Vivandier : (n) [Fr.] (فرانس اور دوسرے برصغیروں میں) وہ شخص جو فوجیوں کو کھانے کی چیزیں اور شراب وغیرہ بیچتا ھے ۔

Vivandiere : (n) خوردنی فروش؛ وہ عورت جو یورپی خصوصاً فرانسیسی فوجوں کے ساتھ رہ کر کھانےکی چیزیں اورشراب وغیرہ بیچتی ھے ۔

Vivarium : (n) [L.] (۱) زندہ جانوروں، خصوصاً مچھلی پالنے کی جگہ؛ ماہی حوض ۔ (۲) چڑیاخانہ؛ جانورخانہ، جس میں جانوروں کے رہنے کے لئے وہ مصنوعی ماحول بنائے جائیں جس کے وہ عادی ہیں؛ احاطہٴ حیوانات؛ جیوگھر ۔ (۳) شیشے کا برتن جس میں مطالعہ کے لئے مچھلی یا دوسرے آبی جانوروں کو رکھتےہیں ۔

Vivary : (n) [L. 'vivarium'.] دیکھو Vivarium

Vivat : (int.) [L.] زندہ باد ۔

Vivat : (n) زندہ باد کا نعرہ ۔

Vivda/Vifda : (n) [ON. 'vedva'.] دھواں لگا کر یا ھَوا میں رکھ کر سکھایا ھوا گوشت (بغیر نمک کا) ۔

Vive : (a) [Fr.] (۱) ھو بہو؛ جیتی جاگتی (تصویر وغیرہ) ۔ (۲) (رنگ وغیرہ) چمک دار؛ شوخ ۔

Viverra : (n) [L.] (حیوانیات) مشک بلاؤ؛ رُبا دان ۔

Viverrine : (a) [mod. L. 'Viverrinus'.] مشک بلاؤ یا مشک بلاؤ کے خاندان سے متعلق؛ رُبادی ۔

Viverrine : (n) مشک بلاؤ ۔

Viverrine cat : (n). مشک بلاؤ ۔

Vivers : (n) [Fr. 'Vivres'.] غذا؛ کھانے کی چیزیں ۔

Vives : (n) بچھیڑوں کے کان کی بیماری؛ کَن رُوگ ۔

Viveur : (n) [Fr.] عیش پسند شخص ۔

Vivi -: جزوترکیبی بمعنی "زندہ" ۔

Vivianite : (n) [f.J. G. Vivian, the discoverer.] (معدنیات) لوھے کا فاسفیٹ جو نیلے یا سبزبلور کی شکل میں پایا جاتا ھے ۔

Vivid : (a) [L. 'Vividus'.] (۱) چمک دار؛ شوخ (رنگ، روشنی وغیرہ) ۔ (۲) قوی (قوت تخیل وغیرہ ) ۔ (۳) واضح ؛ گہرا (تصور، نقش وغیرہ) ۔ (٤) شدید؛ شدت سے محسوس کیا ھوا ۔

Vivid : (adv.) (۱) تیز روشنی یا شوخ رنگ کے ساتھ ۔ (۲)دیکھو Vividly ۔

Vividity : (n) چمک؛ تیزی (روشنی کی)؛ شوخی (رنگ کی) ۔

Vividly : (adv.) (۱) تیز روشنی یا شوخ رنگ کے ساتھ ۔ (۲) واضح طورپر؛ وضاحت سے؛ صاف طورپر ۔

Vividness : (n) چمک؛ تیزی (روشنی کی)؛ شوخی (رنگ کی)؛ وضاحت؛ گہرائی (تصور وغیرہ کی) ۔

Vivific : (a) جان ڈالنے والا؛ جاں بخش ۔

Vivificate : (v) [Late L. 'Vivificare'.] (۱) قوت حیات پیدا کرنا ۔ (۲) جان ڈالنا؛ زندہ کرنا؛ جِلانا؛ روح پھونکنا ۔ (۳) زندہ ھونا ۔ (٤) زیادہ شوخ یا بھڑک دار بنانا؛ زیادہ چمک دار بنانا؛ جاذب بنانا ۔

Vivification : (n) (۱) زندہ کرنا؛ جان ڈالنا؛ حویّت ۔(۲) زندہ ھونا ۔(۳) جان ڈالنا؛ روح پھونکنا ۔

Vivifier : (n) قوتِ حیات پیدا کرنے والا؛ جان ڈالنے والا؛ روحِ پھونکنے والا ۔

Vivify : (v) [Fr. 'Vivifier'.] دیکھو Vivificate

Vivipara : (n) [mod. L.] ایک قسم کا صدف ۔

Viviparism : (n) ولودیت؛ بچہ دینا ۔

Viviparity : (n) (۱) (حیوانیات) بچہ زائی؛ بچہ کشی؛ بچہ کش ھونا؛ ولودیت ۔ (۲) (نباتیات) درخت زائی ۔

Viviparous : (a) [L. 'Viviparus' + -ous.] (۱) (حیوانیات) بچہ کش؛ بچے دینے والا (انڈے دینے والے کی ضد)؛ ولود ۔ (۲) (نباتیات) درخت زا؛ جن میں ایک درخت سے دوسرا درخت پھوٹتا ھے؛ بصیلہ زا؛ پودا زا ۔

Viviparously : (adv.) (۱) بچہ کشی کےطریقے سے۔(۲) درخت زائی کے طریقے سے ۔

Viviparousness : (n) دیکھو Viviparity

Viviparus : (n) [mod. L.] دریائی گھونگوں کی ایک جنس ۔

Vivipary : (n) (۱) بصیلہ زائی؛ پودا زائی ۔(۲) بچہ زائی ۔

Viviperfuse : (v) زندگی میں کسی جسمانی عضو کی طرح پھیلنا ۔

Vivisect : (v) زندہ جانور کی چیر پھاڑ کرنا؛ تشریح زندہ کرنا ۔

Vivisectible : (a) جس کی تشریح زندہ کی جاسکے ۔

Vivisection : (n) زندہ جانوروں کی چیرپھاڑ؛ تشریح زندہ؛ تقطیع زندہ؛ زندہ تراشی ۔

Vivisectional : (a) تشریح زندہ سے متعلق ۔

Vivisectionally : (adv.) تشریح زندہ کے طور پر ۔

Vivisectionist : (n) (۱) تشریح زندہ کرنے والا ۔(۲) تشریح زندہ کا حامی ۔

Vivisector : (n) تشریح زندہ کرنے والا ۔

Vivisepulture : (n) زندہ درگور کرنا ۔

Vivo : (adv.) [It.] (موسیقی)دیکھوVivace

Vivum vadium : (n) [L.] جانداد کو دائن کےنام اس وقت تک کےلئے منتقل کردینا جب تک کہ اس کی آمدنی یا لگان سے قرض ادا نہ ہو جائے ۔

Vixen : (n) [ME.] (۱) مادہ لومڑی ۔(۲) جھگڑالو عورت ؛ بدمزاج عورت ۔

Vixen (a) جھگڑالو؛ بدمزاج ؛ بدطینت؛ کینہ پرور ۔

Vixenish : (a) (۱) بدمزاج؛ بدطینت؛ کینہ پرور۔(۲) بدمزاج عورت کی خاصیت کا؛ جھگڑالو عورت کے لئے موزوں۔

Vixenishly : (adv.) بدمزاجی سے؛ کینہ پروری سے ۔

Vixenishness : (n) بدمزاجی؛ کینہ پروری ؛ بدطینتی ۔

Vixenly : (a) بدمزاج؛ بد طینت؛ کینہ پرور ۔

Vixenly : (adv.) بدمزاجی سے؛ بدطینتی سے ۔

Viz : (adv.) (۱) دیکھو Videlicet ۔(۲) Videlicet کا مخفف ۔

Viz : (n) دیکھو Videlicet

Vizard : (n) [Altered form of 'Vysar, Viser, Visar'.] دیکھو Visor

Vizarded : (a) (۱) نقاب پوش؛ نقاب دار۔(۲) (مجازاً) بنا ھوا؛ پرتصنع ۔

Vizard mask : (n) (۱) نقاب؛ ڈھیلا لبادہ جس میں نیم نقاب ھوتا ھے تاکہ کوئی صورت نہ پہچان سکے ۔ (۲) ایسا لبادہ پہننے والی قحبہ ۔

Vizcacha/Viscacha/Viscache/Biscacha : (n) [Sp.'Vizcacha'.] جنوبی امریکا کے بعض بھٹ بناکر رہنے والے اور کترنے والے جانور ۔

Vizier : (n) [Turk. 'Vezir'.] وزیر ۔

Grand vizier : ترکی یا دوسرے اسلامی ممالک کا وزیراعظم ۔

Vizierate : (n) [Arab. 'wizara'.] وزارت؛ وزیری ۔

Vizierial : (a) وزیر کا ۔

Viziership : (n) وزارت؛ وزیری ۔

Vizor : دیکھو Visor

Vizsla : (n) [f. Vizsla] (۱)ہنگری کی نسل کاایک شکاری کتا۔ (۲) ہنگری کا ایک شہر ۔

Vizy/Vizzy : (v) [ME. 'Visien, Vesien'.] (اسکاچستان) (۱) جانچنا؛ پڑتالنا ۔(۲) نشانہ لگانا ۔

Vizy/Vizzy : (n) (اسکاچستانی) (۱) نشانہ ۔ (۲) جانچ؛ پڑتال ۔

Vlach : (n) [Bulg., Serb.] ویلکینا یا رومانیا کا رہنے والا ۔

**Vlach : (a)** ویلاکی (اس لاطینی بولنے والی قوم کا فرد جو جنوبی مشرقی یورپ میں رہتی ہے)۔

**Vlachian : (a)** دیکھو Vlach

**Vlei : (n)[Du.'vallei'.]** (۱) (جنوبی افریقہ میں) گڈھا؛ جوہڑ؛ نشیبی علاقہ جس میں برسات میں عموماً پانی بھرا رہتا ہے۔ (۲) (امریکا) دلدل۔

**Vlei rat : (n)** جنوبی افریقہ کا ایک کترنے والا جانور۔

**Vocable : (n) [Fr., or L. 'Vocabulum'.]** لفظ۔

**Vocable : (a)** (۱) جو بہ آواز بلند بولا جاسکے۔ (۲) ناطق۔

**Vocably : (adv.)** ناطق طور پر۔

**Vocabular : (a) [L. 'Vocabulum'.]** الفاظ کا یا الفاظ سے متعلق۔

**Vocabulary : (n) [med. L.'Vocabularius'.]** (۱) لغت؛ فرہنگ (کسی زبان کی)۔ (۲) فرہنگ (کسی کتاب کی)۔ (۳) مجموعہء الفاظ؛ خزانہء الفاظ (کسی مصنف یا کسی اور شخص کا)۔

**Vocal : (a) [Late L. 'vocalis'.]** (۱) انسانی آواز کا؛ صوتی؛ جو زبان سے ادا کیا جاسکے؛ نطقی؛ ناطق۔ (۲) بازبان؛ اپنے خیالات کا اظہار تقریر یا تحریر میں کرنے والا۔ (۳) (شعر) زبان خیال سے گفتگو کرنے والا؛ گویا۔ (٤) (حیوانیات) مسموع؛ پوری طرح آواز دینے والا۔ (۵) حرف علت کی قسم کا۔ (٦) (مجازاً) خوش بیان؛ فصیح؛ پرمعنی۔ (۷) (موسیقی) زبان سے ادا کیا جانے والا؛ گانے سے متعلق۔ (۸) آواز سے متعلق۔ (۹) گونج دار؛ بہ آواز۔ (۱۰) آواز کی طرح کا۔

**Vocal : (n)** (۱) حرف علت۔ (۲) (کیتھولک کلیسا) رائے دہندہ (بعض انتخابات میں)۔

**Vocal auscultation : (n)** استماع صوت؛ انسان کی آواز سینے پر آلہ لگا کر سننا۔

**Vocal chink : (n)** دیکھو Glottis

**Vocal chords : (n)** اوتار صوت؛ حنجرے کی جھلی کی تہیں جن سے آواز نکلتی ہے۔

**False vocal chords :** کاذب اوتار صوت۔

**True vocal chords :** حقیقی اوتار صوت۔

**Vocal music : (n)** گانا؛ ناطق موسیقی (آلاتی کی ضد)۔

**Vocal sac/-pouch : (n)** مینڈک کے منہ کی صوتی تھیلی (جس سے وہ آواز نکالتا ہے)۔

**Vocalic : (a)** (۱) جس میں حرف علت کی کثرت ہو۔ (۲) حرف علت کے ذریعے متصف۔ (۳) حرف علت سے بنا ہوا؛ جس میں حرف علت ہو؛ حرفِ علت جیسا۔ (٤) حرفِ علت کا۔

**Vocalically : (adv.)** حرفِ علت کی طرح۔

**Vocalion : (n) [f. Vocal.]** ہارمونیم کی قسم کا ایک آلہء موسیقی۔

**Vocalise : (n) [Fr.]** (۱) گانے کی مشق۔ (۲) الاپ؛ گنگناہٹ۔

**Vocalism : (n)** (۱) (گفتگو یا گانے میں) آواز کا استعمال؛ مشق آواز؛ آواز کےاستعمال کا فن۔ (۲) حرف علت کی آواز۔ (۳) آواز؛ بولی۔ (٤) حروفِ علت کا سلسلہ یا نظام؛ حرفِ علت کا استعمال۔

**Vocalist : (n)** گویّا؛ گانے والا (بجانے والے کے مقابلے میں)؛ مُغنی؛ گلوکار۔

**Vocality : (n) [med. L. 'Vocalitas'.]** (۱) نطقی یاصوتی ہونا۔ (۲) زبانی؛ اپنے خیالات کو تحریر یا تقریر میں ظاہر کرنا۔ (۳) مسموعیت (حرف علت کا پوری طرح آواز دینا)۔ (٤) (جمع) آواز (خصوصاً گانے میں)۔

**Vocalization : (n)** (۱) (آواز کو) ادا کرنا؛ ادا کرنے کا طریقہ خصوصاً حرف علت کا؛ گانے کا طریقہ؛ تشکیل صوت؛ درستی آواز۔ (۲) اعراب لگانا۔ (۳) (موسیقی) گانے کا فن؛ گانا؛ گانے کی مشق۔ (٤) آواز میں تبدیل کرنا۔

**Vocalize : (v)** (۱) ادا کرنا (آواز میں)؛ بولنا؛ زبان سے کہنا (لفظ کو)۔ (۲) گانا۔ (۳) حرف علت میں تبدیل کرنا؛ اعراب کے ساتھ لکھنا؛ اعراب لگانا۔ (٤) جہری بنانا۔ (۵) نطقی بنانا؛ ناطق بنانا؛ صوتی بنانا۔ (٦) حرف علت کو مختلف طرز سے ادا کرنا۔ (۷) پوری آواز سے ادا کرنا؛ مسموع آواز سے ادا کرنا؛ مسموع بنانا (حرف کو)۔ (۸) (مزاحاً) بولنا؛ گانا؛ گنگنانا؛ چیخنا؛ چلانا۔

Vocalizer : (n) گانے والا؛ بولنے والا؛ حرف علت میں تبدیل کرنے والا؛ ناطق بنانے والا ۔

Vocally : (adv.) صوتی طریقے سے؛ گفتگو کے ذریعے سے؛ الفاظ کے ذریعےسے؛ گا کر؛ اعراب کے مطابق؛ حرفِ علت کے مطابق ۔

Vocalness : (n) دیکھو Vocality

Vocation : (n)[Fr., or L.'Vocatio'.] (۱) طلب(خدا کی طرف سے کسی پیشے کو اختیار کرنے کی)؛ ندائے غیبی؛ بلاوا ۔ (۲) (کسی پیشے کی) صلاحیت؛ احساس صلاحیت؛ رجحانِ طبع ۔ (۳) پیشہ؛ شغل؛ حرفہ؛ کسب ۔ (٤)روزگار ۔ (۵) (کلیسائی مجلس کا) کسی شخص کو کلیسا میں یا کسی اور جگہ بلانا ۔ (٦) اسقف کے عہدے یا کسی مذہبی سلسلے میں داخلہ ۔ (۷) کسی خاص پیشہ وروں کی جماعت کی رکنیت ۔ (۸) کردار؛ رول ۔

To mistake one's vocation : غلط پیشہ اختیار کرنا ۔

Vocational : (a) پیشے کا؛ پیشے سے متعلق؛ کَسبی؛ پیشہ ورانہ۔

Vocational agriculture : (n) (امریکا) زراعت جس کی تعلیم ہائی اسکولوں میں دی جاتی ھے ۔

Vocational bureau office : (n) وہ دفتر جہاں لوگوں کو ان کی مناسب صلاحیت کے مطابق نوکریاں دی جاتی ہیں ۔

Vocational college : (n) فنّی کالج ۔

Vocational education : (n) پیشہ ورانہ تعلیم؛ کسی خاص پیشے کے لئے تربیت ۔

Vocational psychology : (n) پیشے کے انتخاب یا تربیت میں نفسیات کو عمل میں لانا ۔

Vocational selection : (n) انتخاب پیشہ ورانہ ۔

Vocationalism : (n) حرفیت ۔

Vocationalist : (n) حرفیت کا حامی ۔

Vocationalize : (v) پیشہ ورانہ بنانا ۔

Vocationally : (adv.) (۱) پیشے کے طور پر ۔ (۲) پیشے کے لحاظ سے؛ پیشے کے نقطۂ نظر سے ۔

Vocative : (n) [Fr. 'Vocatif' or L. 'Vocativus'.] (صرف) (اسم کی) حالت ندائیہ ۔

Vocative : (a) (۱) ندائی ؛ ندائیہ ؛ جو ندا کے طور پر استعمال ہو ۔ (۲) نہایت تیز اور رواں؛ باتونی؛ بکی ۔

Vocatively : (adv.) ندائیہ کے طور پر ۔

Vociferance : (n) شوروغل؛ چیخ پکار ؛ چیخنا؛ چیخنے کی صفت۔

Vociferant : (a) [L. 'vociferans'.] غل مچاتا ہوا؛ چیختا ہوا؛ چیخنے والا ۔

Vociferate : (v) [L. 'vociferari'.] (۱) چیخنا؛ چلانا؛ شور مچانا؛ غل مچانا ۔ (۲) چیخ کر کہنا؛ گلا پھاڑ کر کہنا (کوئی بات) ۔

Vociferation : (n) شوروغل؛ چیخ پکار؛ چلاّنا؛ غل مچانا ۔

Vociferator : (n) غل مچانے والا؛ چیخنے والا ۔

Vociferous : (a) (۱) چیخنے والا؛ غل مچانے والا ۔(۲) ہنگامہ خیز؛ پر خروش؛ پُر شور؛ زورکا؛ پُر آواز؛ بلند صوت ۔

Vociferously : (adv.) شور مچاتے ہوئے؛ چیخ کر؛ گلا پھاڑکر؛ پُرشور طریقے سے ۔

Vociferousness : (n) شور مچانے کی عادت؛ ہنگامہ خیزی؛ پُرخروش ہونا؛ پُرشور ہونا ۔

Vocoder : (n) صوتیہ؛ آوازگر ۔

Vocule : (n) [L. 'Vocula'.] بعض حرف صحیح کے تلفظ میں پیدا کی جانے والی ہلکی آواز ۔

Vodka/Vodki/Vodky/Votky : (n) [Russ. 'Voda'.] ووڈکا؛ ایک قسم کی تیز شراب جو روس میں پی جاتی ھے ۔

Vodun/Vodoun : (n) [Haitian Creole. 'Vodou'.] ایک افریقی مذہب جس میں اسلاف کی پرستش کی جاتی ھے ۔

Voe : (n) [Norw. 'Vaag'.] چھوٹی خلیج؛ کھاڑی ۔

Voetganger : (n)[Afr.] جنوبی افریقہ کی ٹڈی کا بچہ؛ ملغ ۔

Voeu : (n) [Fr.] تجویز یا سفارش جو کوئی ملک کسی بین الاقوامی ادارے سے کرتا ھے ۔

Vogie : (n) [Origin unkn.] (۱) (اسکاچستان) مغرور؛ گھمنڈی؛ خودپسند؛ خودنما ۔ (۲) (اسکاچستان) شاد؛ خرم؛ مسرور؛ خوش؛ زندہ دل؛ شاداں ۔

Voglite : (n) [f. G. 'Voglit, a German minerologist'.] یورینیم، کیلسیم اور تانبے کا سبز آبدار کاربونیٹ ۔

Vogt : (n) [G.] منتظم جائداد؛ بیلف یا دوسرا سرکاری افسر ۔

Vogue : (n) [Fr.] (۱) موجودہ فیشن؛ مروجہ فیشن ۔ (۲) رواج؛ مقبولیت ۔

In full vogue/In vogue : فیشن میں داخل؛ مقبول؛ مروج؛ رائج ۔

Out of vogue : مروجہ فیشن سےباہر؛غیرمروجہ ۔

Vogue : (a) پابند وضع یا فیشن؛ اہل فیشن؛ فیشن ایبل ۔

Voguish : (a) (۱) اہل فیشن؛ فیشن ایبل؛ طرح دار؛ جامہ زیب ۔ (۲) اچانک یا عارضی طور پر مقبول ہو جانے والا ۔

Voice : (n) [AFr.'voiz, voice'.] (۱) (انسانی) آواز(کبھی کبھی پرندوں یا دوسرے جانوروں کی آواز کو بھی کہہ دیتے ہیں)؛ صوت ۔ (۲) اظہار ۔ (۳) رائے؛ رائے دینے کا حق ۔ (٤) (صوتیات) مسموع آواز؛ پوری آواز ۔ (۵) (صرف ونحو) طور؛ فاعل اور فعل کے تعلق کا طریقہ؛ حالت فعل ۔ (٦) (موسیقی) لحن ۔ (۷) عبادت کی آواز ۔ (۸) ذریعۂ اظہار ۔ (۹) انسانی آواز سے مشابہ کوئی چیز ۔ (۱۰) خواہش پسند یا رائے جس کو کھلے عام یا رسمی طور پربیان کیا جائے ۔

Active voice : طور معروف؛ حالت معروف ۔

Chest voice : پست ترین سُر؛ پست ترین آواز ۔

Head voice : ٹیپ؛ اونچی آواز؛ بلند آواز؛ اونچا سُر ۔

In (.....) voice : (بولنے والے یا گانے والے کا) گلا ٹھیک ہونا ۔

Out of voice : (بولنے والے یا گانے والے کی) آواز کام نہیں دیتی؛ آواز بگڑی ہوئی ھے؛ گلا خراب ہوگیا ھے ۔

Passive voice : طور مجہول؛ حالت مجہول ۔

The voice of God : مشیت ایزدی؛ حکم الٰہی؛ فرمانِ الٰہی ۔

To find voice in : اظہار کا ذریعہ بنانا؛ اظہار کا موقع پانا ۔

To give voice to : اظہار کرنا ۔

To have a voice in : اثر رکھنا؛ اقتدار رکھنا ۔

To lose the voice : آواز کا خراب ہو جانا؛ گلا خراب ہو جانا ۔

Veiled voice : گھٹی ہوئی آواز(جو کسی حلقی نقص کی وجہ سے ہو) ۔

With one voice : متفقہ طور پر ۔

Voice : (v) (۱) اظہار کرنا؛ بیان کرنا ۔ (۲)(موسیقی) (باجے کا) سُر ملانا ۔ (۳) (صوتیات) پوری آواز سے ادا کرنا؛ مسموع آواز سے ادا کرنا ۔ (٤) بولنا؛ کہنا ۔ (۵) دوسرے کی طرف سے بولنا؛ نیابت کرنا ۔ (٦) ناطق بنانا ۔ (۷) (آواز کو) ادا کرنا (اوتارصوت کے ارتعاش سے) ۔

Voice-box : (n) حنجرہ؛ نرخرہ ۔

Voice-figure : (n) صوتی نقشہ یا گراف ۔

Voice-part : (n) (موسیقی) گانےوغیرہ کاوہ حصہ جوانسانی آواز سے ادا کیا جاتا ھے ۔

Voice-pipe : (n) ربر کی نلکی جس کےذریعے پاس پاس کے کمروں میں یا جہاز پر ایک دوسرے سے گفتگو ہو سکے ۔

Voice qualifier : (n) بولنے کا طرز جس سے سماجی لگاؤ یا جذبات کا اظہار ہو ۔

Voice-tube : (n) دیکھو Voice-pipe

Voice vote : (n) پارلیمنٹ میں رائے طلب کرنا (کسی مسئلہ پر فیصلے کے لئے) ۔

Voicecast : (n) صوتی نشریہ ۔

Voiced : (a) (۱) ناطق؛ گویا ۔ (۲) مخصوص قسم کی آواز والا ۔ (۳) جہری؛ وہ حرف جو پوری آواز سے ادا ہو ۔

Voiceful : (a) (۱) ناطق؛ باآواز؛ گویا ۔ (۲) مظہر؛ دلالت کرنے والا ۔ (۳) آواز سے متعلق؛ صوتی ۔ (٤) بلند آواز کا ۔

Voicefulness : (n) ناطق ہونا؛ مظہر ہونا؛ صوتی ہونا ۔

Voiceless : (a) (۱) بے آواز؛ بے زبان ۔ (۲) گم صُم؛ سکتے میں؛ سناٹے میں ۔ (۳) غیرمسموع؛ (حرف) جو محض سانس سے ادا کیا جائے ۔ (٤) ناگفتہ؛ بن کہا ۔

Voicelessly : (adv.) (۱) بے آواز کے؛ بےزبانی سے ۔ (۲) سکتے میں ہو کر ۔ (۳) غیرمسموع طور پر ۔

Voicelessness : (n) (۱) بے آوازی؛ بے زبانی ۔ (۲) گم صُم ہونا؛ سکتے میں ہونا ۔ (۳) غیرمسموع ہونا (حرف کا) ۔

Voicer : (n) رائے دہندہ ۔

Void : (a) [OFr. 'voide'.] (۱) خالی ۔ (۲) خالی (عہدہ) ۔ (۳) (قانون) کالعدم ؛ باطل ؛ قانوناً بے اثر ۔ (٤) بے کار؛ بے فائدہ؛ لاحاصل ۔ (٥) عاری ۔

Null and void : کالعدم؛ باطل؛ بے اثر ۔

Void : (n) (۱) خلا؛ خالی جگہ ۔ (۲) (تعمیرات) کھڑکی وغیرہ کے لئے چھوڑی ہوئی جگہ (دیوار میں)؛ خالی جگہ ۔ (۳) (مجازاً) خواہش یا احساس جس کی تسکین نہ ہوئی ہو ۔ (٤) ریکارڈ کی خالی جگہ ۔ (٥) وہ مدت جس میں مکان، فارم وغیرہ خالی ہو ۔ (٦) کمی؛ فقدان ۔ (۷) (تاش میں) ہاتھ میں رنگ کے کسی خاص پتے کی کمی ۔

The void : خلا ۔

To fill the void : (دیوار وغیرہ میں) خالی جگہوں کو بھرنا ۔

Void : (v) [OFr. 'Voider'.] (۱) باطل یا کالعدم قرار دینا ۔ (۲) (فضلہ) خارج کرنا؛ نکالنا ۔ (۳) (قدیم) چھوڑنا؛ خالی کرنا ۔ (٤) چھٹکارا دینا؛ نجات دینا؛ دور کرنا (کسی صفت یا حالت کو) ۔ (٥) قے کرنا؛ (معدہ) خالی کرنا ۔ (٦) پیشاب کرنا ۔

Void of : (a) (کسی چیز سے) خالی ۔

Void-solid ratio : (n) کھڑکیوں اور دروازوں کو چھوڑ کر دیواروں کی مجموعی سطح کا تناسب ۔

Voidability : (n) کالعدم یا باطل قرار دیا جانا ۔

Voidable : (a) جو کالعدم یا باطل قرار دیا جاسکے ۔

Voidableness : (n) دیکھو Voidability

Voidance : (n) [OFr.] (۱) (کلیسا) (پادری کا) اخراج ؛برطرفی (عہدے سے) ۔ (۲) منسوخی؛ تنسیخ ۔ (۳) خالی ہونا (پادری کے عہدے کا)؛ خالی جگہ ۔ (٤) خارج کرنا یا کیا جانا ۔

Voided : (a) (۱) جس کا کوئی حصہ کٹا ہوا ہو اور وہ جگہ خالی ہو؛ خالی ۔ (۲) (نقابت) بیچ میں کٹا ہوا (مارکہ) ۔ (۳) کالعدم کیا ہوا؛ خارج کیا ہوا ۔

Voidee : (n) [AFr. 'voide (e)'.] مٹھائی وغیرہ کے ساتھ پیش کی ہوئی شراب جو کھانے کے بعد یا رخصت سے قبل پیش کی جاتی ھے ۔

Voider : (n) (۱) وہ ظرف جس میں کوئی چیزخالی کی جاتی ھے ۔ (۲) (قدیم) طشت وغیرہ جس میں کھانے کےبرتن، کھانے کا بچا کھچا ٹکڑا وغیرہ جمع کیاجاتا تھا۔ (۳) گندے کپڑے رکھنے کی ٹوکری؛ ٹوکری ۔ (٤) (نقابت) ایک مارکے کا نام ۔

Voiding : (n) فضلہ؛ گوبر؛ براز ۔

Voiding knife : (n) چُھری جس سے دسترخوان پر کی بچی کھچی چیزیں سمیٹی جاتی ہیں ۔

Voidly : (adv.) بے اثر طریقے سے ۔

Voidness : (n) (۱) خالی ہونا؛ خلا ۔ (۲) باطل یا بےاثر ہونا ۔

Voile : (n) [Fr.] وائل؛ ایک قسم کا نیم شفاف سوتی، اونی یا ریشمی کپڑا ۔

Voilier : [Fr.] سیل مچھلی؛ بادبانی مچھلی ۔

Voir dire : (n) [Fr.] کسی گواہ یا شخص (جس کو جیوری مقرر کیا گیا ہو) کو دیا گیا حلف تاکہ وہ سوالات کا صحیح جواب دے یہ دیکھنے کے لئے کہ وہ شہادت دینے یا جیوری کا فرض ادا کرنے کا اہل ھے یا نہیں ۔

Voiture : (n) [Fr.] گاڑی؛ سواری ۔

Voiturette : (n) [Fr.] ایک قسم کی ہلکی موٹرگاڑی ۔

Voiturier : (n) [Fr.] کوچوان؛ گاڑی بان ۔

Voiturin : (n) [Fr.] دیکھو Voiturier

Voivode : (n) [earlier Magyar 'vojvoda'.] دیکھو Vaivode

Vol : (n) [Fr.] (نقابت) دو جُڑے ہوئے پنکھ۔

Vol : (n) Volume کا مخفف۔

Vol-au-vent : (n) [Fr.] (فرانسیسی) ایک قسم کی پائی جسے آٹے میں گوشت، مسالا یا پھل وغیرہ بھرکر پکاتے ہیں اور پپڑی جما لیتے ہیں۔

Vola : (n) [L.] ہتھیلی یا تلوا؛ کفِ دست یا کفِ پا۔

Volador : (n) [Sp.] اڑن مچھلی۔

Voladora : (n) [Sp.] جنوبی امریکاکی بعض قسم کی چھوٹی چھوٹی مچھلیاں۔

Volage : (a) [Fr.] لاابالی؛ من موجی؛ بے وقوف؛ تغیر پذیر؛ ناپائدار۔

Volant : (n) [Fr.] (۱) (حیوانیات) پرندہ؛ طاقتِ پرواز رکھنے والا؛ اڑنے والا طائر ؛ طیار؛ پرواز کنندہ۔ (۲) (نقابت) اڑتا ہوا۔ (۳) تیز؛ تیزی سے حرکت کرنے والا۔ (٤) (مجازاً) تیز فہم؛ رسا۔

Volant : (n) جھالر؛ چین؛ سنجاف۔

Volant piece : (n) قرونِ وُسطیٰ کے زرہ کا وہ حصہ جس سے گلے کی حفاظت ہوتی تھی۔

Volante : [Sp.] دو پہیوں والی ایک قسم کی گھوڑا گاڑی۔

Volante : (adv.) [It.] کسی قدر تیزی کے ساتھ۔

Volapie : (n) [Sp.] سانڈ کو مارنے کا ایک طریقہ جس میں شورافگن سامنے سے جاکر دونوں سینگوں کے درمیان سے پٹھے کے درمیان میں پھل کو پیوست کر دیتا ھے۔

Volapuk : (n) ولاپوکی زبان؛ ایک ایجا د کی ہوئی بین الاقوامی زبان جس کو سنہ ۱۸۷۹ء میں سلاٹر (J. M Schleger) نے ایجاد کیا تھا۔

Volar : (a) [L. 'vola'.] (تشریح) ہتھیلی یا تلوے کا؛ کفِ پا یا کفِ دست کا۔

Volar : (a) [L.'volare'.] پرواز سے متعلق؛ پرواز میں استعمال ہونے والا۔

Volatile : (n) [Fr. 'volatil' or L. 'volatilis'.] (۱) طیار؛ بخارات بن کر اڑ جانے والا؛ پَراں ؛ طیران پذیر۔ (۲) (مجازاً) متلون ؛ سیماب وش ؛ شوخ۔ (۳) اڑنے والا۔ (٤) تغیر پذیر؛ نا پائدار۔ (٥) جلد مٹ جانے والی؛ عارضی؛ آنی جانی۔

Volatile : (n) (۱) پردار مخلوق؛ پرند؛ تتلی؛ مرغ۔ (۲) پراں مادہ؛ طیران مادہ۔

Volatile alkali : (n) پراں الکلی؛ امونیا۔

Volatile oil : (n) پراں تیل۔

Volatile salt : (n) (۱) امونیم کاربونیٹ۔ (۲) لخلخہ (نوشادری کاربونیٹ)۔

Volatileness : (n) (۱) طیران پذیری؛ طیاری؛ فوراً بخار بن کر اڑ جانے کی خاصیت؛ پَرانی۔ (۲) تلون؛ سیماب وشی؛ شوخی۔

Volatility : (n) دیکھو Volatileness

Volatilizable : (a) اڑا لے جانے کے قابل۔

Volatilization : (n) اڑا لے جانے کی قابلیت؛ تَبخُّر؛ طیران۔

Volatilize : (v) (۱) اڑانا؛ بخار بنانا۔ (۲) اڑ جانا؛ بخار بن جانا۔

Volborthite : (n) (۱) ایک معدنی شےجس میں کیلسیم، بیرم اورتانبے کا وانڈیٹ (Vanadate) شامل ہوتاھے۔ (۲) ایک روسی سائنسداں کا نام۔

Volcanic : (a) [Fr. 'volcanique'.] آتش فشانی؛ آتش فشاں کا یا اس کی طرح کا یا اس سے نکلا ہوا؛ برکانی۔

Volcanic : (n) برکانی چٹان۔

Volcanic ash : (n) رماد برکانی؛ آتش فشانی راکھ۔

Volcanic bomb : (n) برکانی بم۔

Volcanic cloud : (n) برکانی بادل۔

Volcanic dust : (n) خاک برکان؛ آتش فشانی گرد۔

Volcanic glass : (n) برکانی شیشہ ؛ شیشہ نما آتش فشانی مادہ۔

Volcanic mud : (n) آتش فشاں کیچڑ ۔

Volcanic neck : (n) برکانی گردن؛ برکانی کڑاڑا ۔

Volcanic rock : (n) برکانی چٹان ۔

Volcanic wind : (n) برکانی ہوا؛ آتش فشانی ہوا جو کوہ آتش فشاں کے پھٹنے کے بعد چلنے لگتی ہے ۔

Volcanically : (adv.) آتش فشاں کے طور پر ۔

Volcanicity : (n) [Fr. 'volcanicite'.] آتش فشانی؛ برکانیت؛ آتش فشاں ہونا یا اس کی طرح ہونا ۔

Volcanism : (n) [Fr. 'volcanisme'.] (۱) آتش فشانی ؛ برکانی بھڑکاؤ ۔ (۲) اسباب آتش فشانی؛ آتش فشانی قوتیں؛ پلوطانیت ۔

Volcanist : (n) (۱) عالم ماہیت آتش فشاں؛ برکانیات داں ؛ عالم برکانیات ۔ (۲) (ارضیات) پلوطانی ۔

Volcanize : (v) آتش فشانی گرمی سے متاثر کرنا ۔

Volcano : (n) [It.] (۱) کوہ آتش فشاں؛ جوالامکھی پہاڑ؛ برکان ۔ (۲) (مجازاً) دبا ہوا جذبہ یا شدید احساس ۔ (۳) آتش فشانی حالت (کسی چیز کی) ۔

Active volcano : بھڑکتا ہوا آتش فشاں ۔

Dormant volcano : دبا آتش فشاں؛ برکان ساکن ۔

Extinct volcano : بجھا آتش فشاں؛ جس کا مادہ ختم ہو گیا ہو ۔

Submarine volcano : تہ آب آتش فشاں ؛ برکان آبدوز ۔

Volcanologic/-al : (a) برکانیاتی؛ ماہیت آتش فشاں سے متعلق ۔

Volcanologist : (n) برکانیات داں؛ عالم برکانیات ۔

Volcanology : (n) علم ماہیت آتش فشاں ؛ وہ علم جس میں آتش فشاں پہاڑوں کی ماہیت پر بحث ہوتی ہے؛ برکانیات ۔

Vole : (n) [Fr.] (تاش کے کھیل میں) تمام پتوں کی جیت : پوری بازی کی جیت ۔

To go the vole : کسی بڑے نفع کی امید میں تمام خطرے مول لینا، ہرحکمت لگانا ۔

To win the vole : سب پتے جیت لینا ۔

Vole : (v) سب پتے جیت لینا؛ خلال دینا ۔

Vole : (n) [Orig. 'Vole-mouse'.] جنگلی چوہا ۔

Volemic : (a) دوران خون یا پانچا کی کل مقدار سے متعلق ۔

Volet : (n) [Fr.] سہ تختہ تصویر کا ایک تختہ ۔

Volgograd : (n) [Russ.] اسٹالن گراڈ ۔

Volitant : (a) [L. 'Volitans'.] اڑنے والا؛ قوت پرواز رکھنےوالا؛ طائر؛ پرندہ؛ ادھر اُدھر پھرتے رہنے والا ۔

Volitate : (v) [L. 'Volitare'.] پھڑپھڑاتے ہوئے اڑنا؛ پرفشانی کے ساتھ اُڑنا ۔

Volitation : (n) پرواز؛ طاقتِ پرواز؛ طیاریت ۔

Volitational : (a) پرواز یا طاقتِ پرواز سے متعلق ۔

Volition : (n) [Fr., or med. L.'Volitio'.] (۱) ارادہ ۔ (۲) قوت ارادی کااستعمال؛ قوتِ ارادی کا عمل؛ ارادی عمل ۔ (۳) قوتِ ارادی؛ ارادیت ۔

Volitional : (a) ارادی ۔

Volitionally : (adv.) ارادی طور پر ۔

Volitionless : (a) (۱) بےارادہ؛ قوتِ ارادی کی کمی یا فقدان؛ غیرارادی ۔ (۲) قوتِ ارادی سےمحروم؛ بےارادہ (شخص) ۔

Volitive : (a) ارادی ۔

Volitive : (n) فعلِ تمنائی ۔

Volitorial : (a) [mod. L. 'Volitores'+- ial.] پرواز سے متعلق؛ قوتِ پرواز رکھنے والا ۔

Volkslied : (n) [G.] عوامی گیت؛ عوام کے گیت؛ لوک گیت ۔

Volksraad : (a) [Du. 'Volk'+'read'.] فوکس راٹ؛ جنوبی افریقہ کی ٹرانسوال (Transvaal) اور آورینج فری اسٹیٹ (Orange Free State) کی مجلس وضع قوانین ۔

**Volley : (n) [Fr.'Volee'.]** (۱) توپوں بندوقوں وغیرہ کی باڑ۔ (۲) (مجازاً) بوچھار (گالیوں وغیرہ کی)۔ (۳) (ٹینس) والی؛ والی مارنا؛ گیند کے زمین پر گرنے سے پہلے اسے واپس کرنا ۔ (٤) (شعر میں) طوفان؛ بادوباراں ۔ (٥) مختصر جواب جو عبادت میں سبھی مل کر دیں (مثلاً آمین کہنا) ۔

**At the volley/On the volley :** (۱) اٹکل پچو؛ بے سوچے سمجھے؛ سرسری طور پر؛ ضمنی طور پر ۔ (۲) والی میں ۔

**Volley : (v)** (۱) بوچھار کرنا۔(۲) باڑ مارنا؛ باڑچلانا (توپوں وغیرہ کی) ۔ (۳) (کرکٹ) والی پھینکنا؛ گیند اس طرح پھینکنا کہ ٹھیک وکٹ کی چوٹی پر گرے ۔ (٤) (ٹینس) گیند کے زمین پر گرنے سے پہلے ہٹ کرنا ۔ (٥) باڑ چلنا؛ ساتھ ساتھ چلنا (بندوقوں کا) ۔ (٦) مستقل اونچی آواز نکالنا ۔

**Volley-ball : (n)** والی بال؛ ایک کھیل جو ساٹھ فٹ لمبے اور تیس فٹ چوڑے میدان میں بارہ کھلاڑیوں کے ساتھ کھیلا جاتا ہے، دونوں طرف چھ چھ کھلاڑی ہوتے ہیں جو آٹھ فٹ اونچی جالی کے اوپر سے گیند ہاتھ سے مار کر ادھر اُدھر مارتے ہیں۔

**Volley fire : (n)** باڑ؛ باڑھ؛ بوچھار ۔

**Volley-gun : (n)** باڑ توپ؛ کلدار توپ جس سے بہت سے گولے ایک ساتھ پھینکے جاتے ہیں ۔

**Volleyed : (a)** (۱) بوچھار کیا ہوا؛ جلد جلد ادا کیا ہوا ۔ (۲) (بجلی، گرج وغیرہ) بوچھار کی طرح گرنے والی، ہونے والی ۔ (۳) باڑ چلایا ہوا ۔

**Volleyer : (n)** (ٹینس) گیند کو زمین پر گرنے سے پہلے مارنے والا۔

**Volplane : (n) [Fr.]** (طیارہ یا ہوائی جہاز)انجن بند کر کے اترنے والا طیارہ؛ جھوکے سے اترنے والا ہوائی جہاز؛ جھوکا ۔

**Volplane : (v)** (۱) (طیارے کا) انجن بند کر کے اترنا ۔ (۲) سبک رفتاری سے پرواز کرنا ۔

**Volscian : (n) [L.'Volsci'.]** مشرقی لیٹیم (Latium) کی ایک قدیم جنگجو قوم یا ان کی زبان ۔

**Volscian : (a)** مشرقی لیٹیم کی قدیم جنگجو قوم سے متعلق ۔

**Volt : (n) [f. the name of Volta.]** وولٹ؛ حرکت برقی کی قوت کی اکائی ۔

**Volt : (n) [Fr. 'Volter'.]** (شمشیرزنی) بچنا؛ جسم کو پھرتی سے حرکت دے کر حریف کا وار خالی دینا ۔

**Volt : (n)** (۱) (گھوڑے کا) کاوا ۔ (۲) جسم کو پھرتی سے حرکت دے کر حریف کا وار خالی دینا ۔

**Volt-ammeter : (n)** وولٹ امپیئر پیما ۔

**Volt-ampere : (n)** وولٹ امپیئر؛ واٹ ۔

**Volta : (n) [It.]** دیکھو Lavolta

**Volta -:** جزوترکیبی بمعنی "وولٹائی" ۔

**Volta effect : (n)** (برقیات) وولٹا اثر ۔

**Volta-electric : (n)** کیمیا برقی ۔

**Volta-electrometer : (n)** کیمیا روپیما ۔

**Voltage : (n)** وولٹ کی تعداد؛ برقی حرکت کی قوت کی مقدار جو وولٹ میں ظاہر کی جائے؛ وولتاژ ۔

**Voltaic : (a)** (۱) کیمیائی برق کا؛ وولٹائی؛ کیمیا برقی؛ کیمیائی برق سے متعلق ۔ (۲) اٹلی کے سائنسداں کا نام ۔

**Voltaic battery : (n)** کیمیائی برقی بیٹری۔

**Voltaic brass : (n)** برقی عمل سے جمع ہو جانے والا پیتل ۔

**Voltaic pile : (n)** برقی انبار ۔

**Voltaically : (adv.)** کیمیائی برق کے ذریعے ۔

**Voltairean/Voltairian : (n) [f. the later name, de Voltaire of the French author Francois Marie Arouet.]** فرانسیسی فلسفی والٹیئر کا پیرو ۔

**Voltairean/Voltairian : (a)** والٹیئر سے متعلق ؛ والٹیئر کا؛ والٹیئر جیسے عقیدے رکھنے والا یا اظہار کرنے والا ۔

**Voltairianism/Voltairism : (n)** والٹیئر کے اصول ؛ مذہبی تشکیک ۔

Voltaism : (n) کیمیاوی برق؛ علم کیمیا برق ۔

Voltaite : (n) [f. Alessandro Volta, an Italian physicist.] ایک معدنی شے جس میں لوہے اور پوٹا شیم کا سلفیٹ شامل رہتا ہے ۔

Voltameter : (n) کیمیائی برق پیما؛ وولٹا پیما ۔

Volte/Volt : (n) [Fr.] (شمشیر زنی میں) بچنا؛ جسم کو پھرتی سے حرکت دے کر حریف کا وار خالی دینا ۔

Volte-face : (n) [Fr.] (۱) پلٹنا؛ گھوم کر دوسری طرف رخ کرلینا ۔ (۲) (مجازاً) پلٹا؛ بحث؛ سیاسی طرزِ عمل وغیرہ کا رخ دفعتاً بدلنا ۔

Volte-face : (v) دفعتاً گھوم کر دوسری طرف رخ کرلینا ۔

Voltigeur : (n) [Fr.] قدیم فرانس کی پیدل فوج کے اس دستے کا رکن جس کو چھوٹی سی بےقاعدہ لڑائی کےلئے رکھا جاتا تھا ۔

Voltinism : (n) (حشریات) انسالیت؛ تعداد جھول ۔

Voltmeter : (n) وولٹ پیما ۔

Volto : (n) [It.] دیکھو Vault

Voltolize : (v) (تیل وغیرہ پر) برقی اخراج کا اثر ڈالنا ۔

Voltzite : (n) [f.name of P.L.Voltz, French inspector of mines.] (معدنیات) جست کا خام آکسی سلفائیڈ ۔

Volubility : (n) (۱) (تقریر کی) آمد؛ بےحد تیزی اور روانی ۔ (۲) طراری؛ پر گوئی؛ باتونی پن ۔ (۳) پیچاں؛ ذوپیچ؛ گھومنے کی صلاحیت ۔

Voluble : (a) [Fr., or L. 'valubilis'.] (۱) نہایت تیز اور رواں؛ سرپٹ (تقریر)؛ فصیح ۔ (۲) طرار؛ سرپٹ تقریر کرنے والا؛ پرگو؛ باتونی (مقرر وغیرہ)؛ لسان ۔ (۳) گردش کرنے والا؛ گھومنے والا ۔ (٤) (نباتیات) پیچاں؛ کسی چیز کے گرد لپٹ جانے والی ۔

Volubleness : (n) دیکھو Volubility

Volubly : (adv.) (۱) بے حد تیزی اور روانی سے؛ سرپٹ رفتار سے ۔ (۲) طراری سے؛ پرگوئی سے ۔

Volume : (n) [late ME.'volym, volum(e)'.] (۱) جلد؛ کتاب کا ایک حصہ جس کی جلد الگ بندھی ہو ۔ (۲) کتاب؛ مجلد نسخہ ۔ (۳) (قدیم) مخطوطہ؛ پیپرس؛ پیپرس کے لپٹے ہوئے اوراق ۔ (٤) (عموماً جمع) بگولہ (دھوئیں، گرد وغیرہ کا) ۔ (٥) مقدار؛ حجم؛ ضخامت؛ جسامت ۔ (٦) (موسیقی) گونج کی حد (آواز کی)؛ آواز کی بلندی؛ آواز کا حجم ۔ (۷) (مجازاً) کتاب سےمشابہ کوئی چیز ۔ (۸) کنڈلی (سانپ کی) ۔ (۹) دریا کا پل ۔

The Christian volume : عہدنامہ جدید ۔

The sacred volume : انجیل؛ بائبل ۔

To speak, tell, express volumes : بہت کافی شہادت ہونا؛ بہت بڑا ثبوت ہونا ۔

Volume : (v) (۱) کافی مقدار میں اُنڈیلنا ۔ (۲) بگولے اٹھنا ۔ (۳) جلدیں بنانا ۔

Volume : (a) بڑی مقدار میں ۔

Volume table : (n) جدول؛ حجم ۔

Volumed : (a) (۱) جلدوں میں تیار کیا ہوا؛ بہت بڑا ۔ (۲) بھاری مقدار میں اکٹھا کیا ہوا ۔ (۳) جلدوں والا ۔

Volumenometer : (n) حجم پیما؛ حجم ٹھوس پیما؛ ایک آلہ جس کے ذریعے کسی ٹھوس جسم کا حجم سیال شے کی اس مقدار کو ناپ کر معلوم کیا جاتا ہے جس کی جگہ وہ جسم لیتا ہے ۔

Volumenomentry : حجم پیمائی ۔

Volumeter : (n) گیس پیما؛ حجم گیس پیما؛ وہ آلہ جس سے گیس کاحجم معلوم کیا جاتا ہے ۔

Volumetric/-al : (a) (۱) حجم پیمایانہ؛ (گیس کی) پیمائش حجم سے متعلق ۔ (۲) گیس پیما کا ۔

Volumetric analysis : (n) حجمی تجزیہ ۔

Volumetrically : (adv.) (۱) گیس پیما کے ذریعے ۔ (۲) (گیس کی) پیمائش حجم کے ذریعے یا اس کے لحاظ سے ۔

Volumette : (n) چھوٹی جلد؛ چھوٹا حجم یا ضخامت ۔

Voluminal : (a) مقدار حجم یا ضخامت سے متعلق ۔

**Voluminosity : (n)** (۱) ضخامت؛ ضخیم ہونا؛ بڑے حجم کا ہونا؛ حجمیت ۔ (۲) وسعت؛ کثرت ۔ (۳) پیچاں ہونا؛ گرداں ہونا ۔ (٤) گردانی؛ چکر؛ پیچ ۔

**Voluminous : (a) [late L. 'voluminosus'.]** (۱) پیچ دار؛ چکر دار؛ کنڈلی دار ۔ (۲) کئی جلدوں کی ضخیم (کتاب) ۔ (۳) بہت سی کتابوں کا؛ بہت لکھنے والا؛ پُر نویس (مصنف) ۔ (٤) بڑے حجم کا؛ بڑی جسامت کا؛ وافر؛ کثیر ۔ (٥) ڈھیلا ڈھالا (لباس وغیرہ) ۔ (٦) وسیع؛ جامع ۔ (۷) متعدد؛ لاتعداد ۔ (۸) باتونی؛ پُرگو ۔

**Voluminously : (adv.)** بہت سے زیادہ؛ بہت کثرت سے۔

**Voluminousness : (n)** دیکھو Voluminosity

**Voluntariate : (n) [Fr. 'Volontariat'.]** رضاکارانہ خدمت (خصوصاً فوجی) ۔

**Voluntarily : (adv.)** (۱) اختیاری یا ارادی طور پر؛ بالارادہ؛ بالقصد؛ بلا جبر؛ اپنی خوشی سے؛ اپنی مرضی سے ۔ (۲) رضاکارانہ طور پر ۔

**Voluntariness : (n)** ارادی ہونا؛ اختیاری ہونا؛ بالارادہ ہونا؛ ارادیت ۔

**Voluntarism : (n)** (۱) طریق رضاکاری؛ جس میں مذہب، تعلیم، فوجی خدمت وغیرہ سلطنت کے جبر پر نہیں بلکہ لوگوں کی ذاتی کوشش اور خواہش پر منحصر ہو؛ رضاکاریت ۔ (۲) (فلسفہ) ارادیت ۔

**Voluntarist : (n)** طریق رضاکاری کا حامی ۔

**Voluntary : (a) [ME. f. L. 'voluntarius'.]** (۱) رضاکار؛ اپنی خوشی سے کام کرنے والا ۔ (۲) اختیاری؛ ارادی؛ بالارادہ؛ بلا جبر؛ اپنی مرضی کا؛ اپنی خوشی کا؛ طوعی ۔ (۳) رضاکارانہ؛ جسے لوگ اپنی خوشی سے قائم کریں یا چلائیں ۔ (٤) بالقصد؛ جو خاص کر کیا جائے؛ عمدی؛ قصدی ۔ (٥) ارادی، (عضلہ یا عضو وغیرہ) جسے انسان اپنے ارادے سے کام میں لاتا ہے ۔ (٦) بے ساختہ؛ بلاآورد؛ بےتکلف ۔ (۷) (شرائط) اختیاری؛ آزادانہ ۔

**Voluntary : (n)** (۱) (موسیقی) افتتاحی نغمہ یا سُر ملاپ جو اپنی مرضی سے گایا جائے ۔ (۲) ارگن باجے کا ایک نغمہ ۔ (۳) فی البدیہہ تحریر یا تصنیف ۔ (٤) گھڑ سوار کا گھوڑے سے بلا وجہ الگ ہو جانا یا گر جانا ۔ (٥) ارادی امتحان ۔ (٦) رضاکار ۔ (۷) اس عقیدے کا حامی کہ کلیسا یا تعلیمی ادارے کو رضا کارانہ طور پر چلایا جانا چاہیئے ۔

**Voluntary action : (n)** ارادی فعل؛ اختیاری فعل ۔

**Voluntary affidavit : (n)** (۱) حلف جس کی قانوناً ضرورت نہ ہو ۔ (۲) حلف جو اس شخص نے لیا ہو جو اس کا مجاز نہ ہو ۔

**Voluntary association : (n)** تجارتی شرکت جو کارپوریشن کی شکل میں منظم نہ ہو ۔

**Voluntary bankruptcy : (n)** دیوالیہ پن جس کا اعلان خود دیوالیہ نے کیا ہو ۔

**Voluntary confession : (n)** بلا جبر اعتراف؛ رضاکارانہ اعتراف ۔

**Voluntary conveyance : (n)** ہبہ؛ انتقال جائداد (بغیر کسی معاوضے کے یا بلا معاوضہ) ۔

**Voluntary escape : (n)** جیل کے قیدی کا محافظ کی مرضی سے فرار ہو جانا ۔

**Voluntary grantee : (n)** موہوب الیہ؛ جس کےنام جائداد ہبہ کی جائے ۔

**Voluntary hospital : (n)** (۱) اسپتال جو رضاکارانہ طور پر چلایا جائے ۔ (۲) اسپتال جسے کسی فرد یا مجموعۂ افراد کے ذریعے چلایا جائے ۔

**Voluntary manslaughter : (n)** قتل (غصے کی حالت میں) ۔

**Voluntary muscle : (n)** ارادی عضلہ ۔

**Voluntary partition : (n)** تقسیم بہ رضامندی باہمی ۔

**Voluntary waste : (n)** بالقصد نقصان جو لگاندار جائداد کو پہنچاتا ہے ۔

**Voluntaryism : (n)** طریق رضاکاری؛ جس میں مذہب، تعلیم، فوجی خدمت وغیرہ لوگوں کی ذاتی کوشش اور خواہش پر منحصر ہو؛ رضاکاریت ۔

**Voluntaryist : (n)** طریق رضاکاری کاحامی؛ معتقدرضاکاری ۔

**Voluntative : (a) [L. 'Voluntas'.]** (۱) (عبرانی قواعد) (فعل) تمنائی ۔ (۲) ارادی؛ قصدی ۔

**Voluntative : (n)** فعل تمنائی ۔

**Volunteer : (n) [Fr. 'voluntaire'.]** (۱) رضاکار؛ والنٹیئر؛ جو فوجی خدمت یا اور کوئی کام اپنی خوشی سےانجام دے ۔(۲) (قانون) موھوب الیہ ۔ (۳) خود بخود اگنے والا پودا؛ خود رو پودا ۔

**Volunteer : (a)** (۱) رضاکار؛ رضاکارانہ ۔(۲) رضاکار سے متعلق ۔(۳) خود بخود اُگنے والا؛ خودرو ۔

**Volunteer : (v)** (۱) خود بخود اپنی خوشی سےپیش کرنا یا بیان کرنا ۔ (۲) رضاکار بننا؛ اپنی خدمات پیش کرنا ۔(۳) رضاکارانہ فوجی خدمت انجام دینا۔ (٤) بلاوجہ گھوڑے سےگر پڑنا ۔(۵) اپنی مرضی سے اطلاع دینا ۔

**Volunteering : (n)** اپنی خدمات خود بخود پیش کرنا ۔

**Voluptuary : (n) [L.'Voluptuarius'.]** عیاش ؛ نفس پرست ؛ عشرت پسند ؛ عیش کا بندہ ؛ عیش پرست شخص۔

**Voluptuary : (a)** عیاش ؛ نفس پرست ؛ عشرت پسند؛ عیش پرست ۔

**Voluptuate : (v)** دیکھو Luxuriate

**Voluptuous : (a) [Fr.'Voluptueux'.]** (۱) عیاش ؛ عشرت پسند (شخص) ؛ کامی ۔ (۲) عیاشی کی؛ عیش وعشرت کی (زندگی) ۔ (۳) شہوت انگیز ؛ عشرت خیز ۔ (٤) پُر شہوت ؛ خواہش نفس سے بھری ہوئی ۔(۵) عیش پسندانہ ۔

**Voluptuously : (adv.)** (۱) عیاشی میں ؛ عیش و عشرت میں ۔(۲) شہوت انگیز یا عشرت خیز طور پر؛ شہوت انگیزی سے ۔

**Voluptuousness : (n)** (۱) عیاشی؛ عشرت پسندی ۔(۲) شہوت انگیزی؛ عشرت خیزی ۔

**Volute : (n) [Fr. or L. 'Voluta'.]** (۱) (تعمیرات) مرغول؛ چکردار بیل جو آیونی، کارنتھی ستون کی خصوصیت ھے ۔ (۲) گھونگے کی قسم کا کیڑا؛ مرغولی کیڑا؛ کنڈل گھونگا؛ حلزون ۔ (۳) مرغولہ نما چیز؛ چکر ۔

**Volute : (a) [L. 'Volutus'.]** پیچاں ؛ لہریا ۔

**Volute spring : (n)** مرغولی کمانی ۔

**Voluted : (a)** (۱) مرغولہ دار ۔(۲) مرغول دار ۔

**Volution : (n)** (۱) پیچ؛ چکر ۔(۲) گھونگے کے چکر؛ کنڈل ؛ مرغولہ ۔ (۳) (تشریح) لف، دماغ وغیرہ کی ایک لپیٹ یا بل؛ تلفیف ۔(٤) (نباتیات) پیچ ۔

**Volutoid : (a)** مرغول نما؛ حلزون نما ۔

**Volutoid : (n)** کنڈل کیڑا؛ مرغول نما کیڑا ۔

**Volva (n) [L. 'volvere'.]** (نباتیات) والوا؛ برقعہ؛ وہ جھلی جو بعض سماروغ کی انتہائی حالت میں اس کے گرد لپٹی رہتی ھے ۔

**Volvate : (a)** (نباتیات) برقعہ دار ۔

**Volvox : (n) [mod. L.]** (نباتیات) دریائی نبات کی ایک جنس ۔

**Volvulus : (n) [L.]** (مرضیات) اَنت کی مروڑ ۔

**Vomer : (n) [L.]** (۱) (تشریح) نتھنوں کے بیچ کی ہڈی؛ ناک کی درمیانی ہڈی ۔ (۲) (طیوریات) دُم ہڈی ۔ (۳) مچھلی کے منہ کے اوپر کی ہڈی جس میں بعض اوقات دانت بھی ھوتے ہیں ۔

**Vomerine : (a)** نتھنوں کے بیچ کی ہڈی سے متعلق؛ (دانت) جو منہ کے اوپر کی ہڈی میں ھوں ۔

**Vomica : (n) [L.]** (۱) وہ جگہ جہاں سے پانی نکلتا ھے ۔ (۲) (مرضیات) کہف ریوی؛ پھیپھڑے کاپھوڑا ۔

**Vomit : (n) [OFr. 'vomite' or L.'vomitas'.]** (۱) قے کرنا؛ قے؛ الٹی ۔(۲) قے میں خارج شدہ مادہ ۔(۳) قے آور دوا ۔(٤) نفرت انگیز شخص یا چیز ۔

**Black vomit :** سیاہ رنگ کی قے جو زرد بخار میں ھوتی ھے ۔

**Vomit : (v)** (۱) قے کرنا؛ الٹی کرنا؛ استفراغ کرنا ۔(۲) قے کے ذریعے خارج کرنا ۔ (۳) زور یا شدت کے ساتھ خارج کرنا یا ھونا؛ اگلنا ۔(٤) قے لانا ۔ (۵) (مجازاً) نفرت کے ساتھ نکالنا، کہنا؛ خوب گالیاں دینا۔

**Vomiter : (n)** قے کرنے والا ۔

**Vomiting : (n)** قے؛ الٹی؛ استفراغ ۔

Vomiting centre : (n) دماغ کا وہ حصہ جس کا تعلق قے سے ہوتا ہے ۔

Vomition : (n) قے کرنا ۔

Vomito : (n) [Sp.] زرد بخار؛ یرقانی بخار ۔

Vomitorium : (n) [late L.'vomitoria'.] قدیم تھیٹر کا وہ راستہ جو نشست تک جاتا تھا ۔

Vomitory : (n) (۱) (قدیم روما) رومی گول تماشاگاہ میں آمد و رفت کے متعدد راستوں میں سے ایک راستہ؛ بردر ۔ (۲) وہ راستہ جس سے کوئی چیز خارج کی جاتی ہے ۔

Vomitory : (a) [L. 'vomitorius'.] (۱) قے کا؛ قے سے متعلق ۔ (۲) قے آور ۔

Vomitous : (a) قے آور ۔

Vomiturition : (n) ابکائی؛ قے کرنے کی ناکام کوشش ۔

Vomitus : (n) [L.] قے میں خارج شدہ مادہ ۔

Voodoo: (n) [Dahomey, 'vodu'.] (۱) سفلی جادو، جو جزائر غرب الہند اور امریکا کے حبشیوں، کرے اول قوم وغیرہ میں رائج ہے ۔ (۲) سفلی جادوگر ۔

Voodoo : (v) سفلی جادو کرنا ۔

Voodooism : (n) سفلی جادو کا عقیدہ ؛ سفلی جادو کا عمل ۔

Voodooist : (n) سفلی جادو کا قائل؛ سفلی جادوگر ۔

Voorlooper : (n) [Du. 'voor'+'loopen'.] (جنوبی افریقہ) وہ لڑکا جو بیلوں کی سب سے آگے والی جوڑی کے ساتھ ان کی رہنمائی کے لئے چلتا ہے ۔

Voortrekker : (n) [Du.] (جنوبی افریقہ) ولندیزی تارک وطن (ٹرانسوال میں) ۔

-vora : لاحقہ بمعنی "کھانے والا" ۔

Voracious : (a) [L.'vorare'.] (۱) پیٹو؛ مربھکا؛ ندیدہ ۔ (۲) شدید ندیدوں کی سی (حالت) ۔ (۳) بھوک مارا؛ بے حد بھوکا ۔ (٤) (مجازاً) کبھی سیر نہ ہونے والا؛ بے حد حریص؛ غیر تسکین پذیر ۔

Voraciously : (adv.) (۱) ندیدوں کی طرح؛ پیٹو کی طرح؛ مربھکوں کی طرح ۔ (۲) شدت سے ۔ (۳) بے حد حرص سے ۔

Voraciousness : (n) (۱) مربھکاپن؛ پیٹوپن؛ ندیدہ پن ۔ (۲) بے حد حرص ۔

Voracity (n) [Fr. 'Voracite', or L. 'Voracitas'.] دیکھو Voraciousness

Vorant : (a) [L. 'Vorans'.] (نقابت) (جانور) (کسی چیز کو) ہڑپتا ہوا؛ نگلتا ہوا ۔

-vorous : (suffix) لاحقہ بمعنی "کھانے والا" ۔

Vortex : (n) [L.] (۱) یہ عقیدہ کہ کائنات دائروں میں پھیلتی ہے ۔ (۲) چکر ؛ بھنور ؛ ورطہ ؛ گرداب ۔ (۳) (طبیعیات) دوار؛ کسی جوہر سیال شے وغیرہ کا وہ حصہ جس کے اجزاء گردش میں رہتے ہیں ۔ (٤) گردش ؛ چکر ۔ (٥) چکر کھانے والی چیز ۔ (٦) (مجازاً) کوئی مشغلہ یا تحریک یا ارادہ جو انسان کی ساری توجہ کو جذب کرلے اور وہ اس میں غرق ہو کر رہ جائے؛ چکر ؛ گرداب ۔ (۷) گردباد ۔ (۸) (حیاتیات) مرغول ۔

Vortex turbine : (n) چرخاب جس میں پانی مماس کے رخ پر داخل ہوتاہے اور مرکز تک پہنچایا جاتا ہے ۔

Vortex wheel : (n) دیکھو Vortex-turbine

Vortical : (a) (۱) چکر دار؛ حلقوی؛ دواری ۔ (۲) گردابی ۔

Vortically : (adv.) چکر کی شکل میں؛ گرداب کی طرح ۔

Vorticella : (n) [mod. L. 'vortex'.] (حیوانیات) حوین جرس نما؛ گھنٹی کی شکل کے خوردبینی کیڑے جو ساکن پانی میں پائے جاتے ہیں ؛ جرسی حوینات ۔

Vorticellid : (n) جرسی حوین ۔

Vorticism : (n) (۱) دواریت؛ یہ عقیدہ کہ کائنات میں حرکت دائروں میں پھیلتی ہے۔ (۲) (مصوری) دائروں کا بکثرت استعمال ۔

Vorticist : (n) (۱) معتقد دواریت؛ وہ شخص جو یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ کائنات میں حرکت دائروں میں پھیلتی ہے ۔ (۲) جدید آرٹ کا وہ اسکول جو دائروں کا بکثرت استعمال کرتا ہے ۔

Vorticose : (a) [L. 'Vorticosus'.] (۱) گردابی؛ حلقوی؛ دواری؛ چکردار ۔ (۲) دوارہ دار؛ ورطہ سے مشابہ ۔

Vorticosely : (adv.) دواری طور پر ۔

Vorticular : (a) (۱) چکر کا؛ چکر کی شکل کا ۔ (۲) چکر کھاتا ہوا؛ دوار ۔

Vortiginous : (a) (۱) چکر کھاتا ہوا؛ گردش کناں؛ دوار ۔ (۲) گرداب دار؛ گردابی ۔

Votable : (a) (۱) جو ووٹ دے سکتا ہو ۔ (۲) قابل ووٹ؛ جن پر ووٹ لیا جاسکے؛ تصویبی ۔

Votal : (a) [L. 'votum'.] (۱) قسم کی طرح کا ۔ (۲) منت کا؛ نذر کا ۔

Votaress : (n) پرستار عورت ۔

Votarist : (n) (۱) پرستار؛ وقف پرستش؛ بھگت : عابد ۔ (۲) پُر جوش پیرو؛ زبردست حامی؛ مرید مخلص؛ جاں نثار ۔

Votary : (n) [L.'vovere'+aey.] (۱) پرستار؛ وقف پرستش؛ بھگت : راہبہ : راہب ۔ (۲) پارسا؛ عبادت گزار؛ خدا پرست ۔ (۳) پُر جوش پیرو؛ زبردست حامی ۔

Votation : (n) ووٹ لینا؛ ووٹ دینا؛ استصواب ۔

Vote : (n) [L. 'votum'.] (۱) رائے؛ ووٹ ۔ (۲) تجویز یا فیصلہ (ووٹ کے ذریعے سے) : ووٹ ۔ (۳) کسی پارٹی کے مجموعی ووٹ ۔ (٤) حق رائے دہی؛ ووٹ کا حق ۔ (٥) عبادت ۔ (٦) شدید خواہش؛ پُرجوش خواہش؛ زبردست خواہش ۔ (۷) تجویز وغیرہ جس پر ووٹ لیا جائے ۔ (۸) ووٹ کی پرچی ۔

Casting vote : دیکھو Casting

To give (record) a vote : رائے دینا؛ ووٹ دینا ۔

To go to the vote : رائے کے لئے پیش ہونا؛ ووٹ کے لئے پیش ہونا ۔

To put to vote : رائے کے لئے پیش کرنا؛ ووٹ کے لئے پیش کرنا ۔

To take a vote : رائے معلوم کرنا ؛ ووٹ لینا ۔

Vote : (v) (۱) رائے دینا؛ ووٹ دینا (کسی چیز یا شخص کی مخالفت یا موافقت میں) ۔ (۲) منظور کرنا؛ تجویز کرنا (کثرت رائے یا اتفاق رائے سے) ۔ (۳) (بول چال) بالاتفاق قرار دینا ۔ (٤) (بول چال) تجویز کرنا ۔

Vote down : (v) نامنظور کرنا؛ مسترد کردینا (کثرت رائے یا اتفاق رائے سے) ۔

Vote in : (v) ووٹ دے کر منتخب کرنا ۔

Vote office : (n) وہ دفتر جہاں سے پارلیمانی مسودہ قانون پارلیمنٹ کے اراکین کو دیا جاتا ھے ۔

Voteen : (n) پارسا؛ عبادت گزار؛ بھگت ۔

Votless : (a) بے ووٹ؛ حق رائے دہی سے محروم ۔

Voter : (n) رائے دہندہ؛ ووٹر ۔

Voting : (n) رائے دینا؛ رائے شماری؛ رائے دہی ۔

Voting : (a) (۱) استصواب رائے سے متعلق ۔ (۲) ووٹ دینے کا مجاز بنانے والا ۔

Voting paper : (n) (۱) رائےکا پرچہ ۔ (۲) دیکھو Ballot paper ۔

Votive : (a) [L.'votivus'.] (۱) منت کا؛ نذر کا؛ جو منت کے پورے ہونے پر کیا جائے یا چڑھایا جائے ؛ نذری ۔ (۲) خواہشی؛ تمنائی؛ عہد کا یا اس سے متعلق ۔

Votive mass : (n) مخصوص عشائےربانی جو پادری کی ذاتی خواہش پر پیش کیا جائے ۔

Votive offering : (n) نذر و نیاز ۔

Votively : (adv.) منت کے طور پر؛ نذر کے طور پر ۔

Votress : (n) پرستار عورت ۔

Vouch : (n) دعویٰ؛ الزام یا اعلان؛ تصدیق ۔

Vouch : (v) [OFr. 'vocher'.] (۱) (عدالت میں) طلب کرنا ۔ (۲) گواہی کے لئے بلانا؛ شہادت کے لئے طلب کرنا ۔ (۳) سند یا جواز پیش کرنا ۔ (٤) دعویٰ کرنا؛ ادعا کرنا؛ بطور حجت پیش کرنا؛ دلیل لانا ۔ (٥) تصدیق کرنا؛ وثوق سے کہنا ۔ (٦) ذمہ دار ہونا؛ ضامن ہونا ۔

To vouch to warrant/-warranty : (حق ملکیت کی) تصدیق کرنے کے لئے عدالت میں طلب کرنا ۔

Vouchee : (n) (۱) (قانون) وہ شخص جسے حق ملکیت کی تصدیق کےلئےعدالت میں بلایاجائے ۔ (۲) شاہد؛ ضامن ۔

Common vouchee : عدالت کا وہ عہدہ دارجو منادی کرتا ھے یا عام اعلانات کرتا ھے ۔

Voucher : (n) [AFr.] (۱) (قانون) حق ملکیت کی تصدیق کے لئے عدالت میں طلب کرنا ۔ (۲) (مجازاً) شہادت؛ گواہی ۔ (۳) ضمانت ۔ (٤) واؤچر؛ تصدیق ادائی؛ رسید ۔ (٥) بیجک؛ فردحساب ۔ (٦) تحریری تصدیق یا اقرار ۔

Voucher : (n) شاہد؛ ضامن ۔

Voucher : (v) (۱) تصدیق کرنا؛ توثیق کرنا ۔ (۲) واؤچر بنانا ۔

Voucher register : (n) رجسٹر جس میں واؤچروں کا اندراج کیا جاتا ھے ۔

Voucher over : (v) عدالت میں حق ملکیت کی تصدیق کےلئے اپنی جگہ کسی دوسرے شخص کو پیش کرنا ۔

Vouchsafe : (v) (۱) عنایت کرنا؛ عطاکرنا ۔ (۲) ازراہ عنایت (کوئی کام) کرنا ۔

Vouchsafement : (n) (۱) عنایت؛ کرم ۔ (۲) عنایت کرنا؛ عطا کرنا ۔

Voudou : دیکھو Voodoo

Vouge : (n) [med. L. 'vidulium'.] قرون وسطیٰ کا لمبے دستے والا نیزہ ۔

Voussoir : (n) [OFr.] پچر کی شکل کا پتھر جو محراب میں ہوتا ھے؛ محرابیہ ؛ ڈاٹیہ ۔

Vow : (n) [AFr. 'vou, vu(u)'.] (۱) عہد؛ قسم؛ نذر؛ منت ۔ (۲) اقرار صالح؛ قسمیہ وعدہ ۔ (۳) التجا؛ تضرّع؛ پر شوق خواہش ۔ (٤) اقرار واثق ۔

To break a vow : عہد یا قسم توڑنا ۔

To hold a vow: عہد یا قسم پر قائم رہنا ۔

To keep a vow : عہد پورا کرنا ۔

To make a vow : قسم کھانا؛ عہد کرنا ۔

To pay a vow : قسم پورا کرنا ۔

Vow : (v) (۱) عہد کرنا؛ قسم کھانا ۔ (۲) باضابطہ اعلان کرنا ۔ (۳) خلوص سے کہنا؛ وثوق سے کہنا ۔

Vow : (v) (۱) اقرار صالح کرنا؛ قسمیہ وعدہ کرنا ۔ (۲) قسمیہ دعویٰ کرنا ۔

I vow : واللّٰہ ؛ میں قسم کھاتا ہوں ۔

Vowel : (n) [OFr. 'vouel'.] حرفِ علت؛ حرفِ علت کی آواز ۔

Neutral vowel : حرفِ علت خفیف ۔

Vowel : (v) اِعراب لگانا؛ حروفِ علت دینا ۔

Vowel gradation : (n) دیکھو Ablaut

Vowel mutation : (n) دیکھو Umlaut

Vowel-point : (n) اعراب ۔

Vowel sign : (n) (۱) اعراب ۔ (۲) (مختصر نویسی میں) نشانِ حرف علت ۔

Vowelism : (n) حروفِ علت کی آواز کا نظام؛ حروفِ علت کا تلفظ ۔

Vowelize : (v) (۱) اعراب لگانا ۔ (۲) نشانات حرکت لگانا ۔ (۳) حرف علت جیسا بنانا ۔

Vowelled : (a) (۱) جس میں حروفِ علت ہوں ۔ (۲) خاص قسم کے حروفِ علت والا ۔

Vowelless : (a) بے حرفِ علت ۔

Vowellike : (a) حرفِ علت سے مشابہ ۔

Vowellike : (n) حرفِ علت جیسی آواز ۔

Vowely/Vowelly : (a) حرفِ علت کا سا ۔

Vower : (n) قسم کھانے والا؛ عہد کرنے والا ؛ اقرار صالح کرنے والا ۔

Vowess : (n) (۱) بیوہ جس نے زندگی کے بقیہ دنوں میں پاکدامن رہنے کا عہد کرلیاھو ۔ (۲) راہبہ ۔

Vox : (n) [L.] آواز؛ صوت ۔

Vox angelica : (n) ملکی آواز؛ لہر یا آواز ۔

Vox barbara : (n) دوغلا لفظ ؛ جو بے میل عناصر سے مرکب ہو ۔

Vox humana : (a) آرگن باجے کا ایک پردہ جس سے انسانی آواز سے مشابہ آواز نکلتی ھے ۔

Vox populi : (n) رائے عامہ؛ جمہور کی رائے؛ عام خیال؛ عام افواہ ۔

Voyage : (n) [ME. 've(i)age, vaiage'.] (۱) بحری سفر؛ جہاز کا سفر ۔ (۲) ہوائی سفر؛ خصوصاً غبارہ یا طیارے کے ذریعے؛ خلائی سفر ۔ (۳) (مجازاً) انسانی زندگی؛انسانی تقدیر (مرنے کے بعد) ۔ (٤) بحری سفرنامہ ۔ (۵) سمندری سفر جو سمندر سے تجارتی مال لانے کےلئے کیا جائے ۔

Voyage : (v) (۱) بحری سفر کرنا ۔ (۲) ہَوا یا پانی سے جانا یا گزرنا ۔ (۳) سفر کرنا؛ جانا ۔

Voyage policy : (n) بیمہ کی پالیسی جو کسی مخصوص بحری سفر کے لئے ہوتی ھے ۔

Voyageable : (a) بحری سفر کے قابل ۔

Voyager : (n) بحری مسافر؛ بحری سفر کرنے والا ۔

Voyageur : (n) [Fr.] (کناڈا) سمور کی کمپنی کابحری سفر کرنے والا ایجنٹ ۔

Voyeur : (n) [Fr.] (۱) وہ شخص جس کی شہوانی خواہش کی تسکین دوسروں کا عضو تناسل یا مباشرت دیکھ کر ہوتی ھے؛ نظر شہوتی ۔ (۲) ادھر اُدھر گھوم کر ذلیل یا شرمناک چیزوں کا مشاہدہ کرنے والا ۔

Voyeurism : (n) دوسروں کا عضو تناسل یا مباشرت دیکھ کر شہوانی تسکین حاصل کرنے کا میلان یا اُن کو دیکھنا ۔

Voyeuristic : (a) دوسروں کے اعضائے تناسل یا مباشرت کو دیکھ کر شہوانی تسکین حاصل کرنے والا ۔

Vrack : (اسکاچستان) دیکھو Wrack

Vraic : (n) [Fr.] چینل آئی لینڈز (Channel Islands) میں پائی جانے والی ایک بحری گھاس جو بطور ایندھن اور گھاس استعمال ہوتی ھے ۔

Vraisemblance : (n) [Fr.] (۱) بہ ظاہر صحیح ہونا ؛ راست نمائی؛ احتمال؛ بہ ظاہر راستی ۔ (۲) تصویر ۔

Vril : (n) [Arbitrary invention.] ایک پُر اسرار قوت جسے Bulwer-Lytton کی کتاب "The Coming Race" میں ایک فرضی قوم نے دریافت کیا تھا ۔

Vrille : (n) [OFr. 'Veille'.] ہوائی جہاز کو چکر کھلاتے ہوئے منہ کے بل غوطہ کھلانا ۔

Vrille : (v) ہوائی جہاز کو چکر کھلاتے ہوئے منہ کے بل نیچے لانا ۔

Vrouw/Vrow : (n) [Du.] (ولندیزی) عورت، بیوی یا گھر والی ۔

Vug : (n) [Cornish. 'Vooga'.] شگاف معدن ؛ رگ؛ غار ۔

Vuggy : (a) شگاف معدن سےمتعلق؛ شگافوں سے بھرا ہوا ۔

Vulcan : (n) [L. 'Vulcanus'.] (۱) (رومی دیو مالا) آگ اور آہنگری کا دیوتا؛ ولکن ۔ (۲) لنگڑا؛ سست آدمی ۔ (۳) لوہار؛ آہنگر ۔ (٤) ایک سیارہ جس کا مدار سورج اور عطارد کے درمیان فرض کیا جاتا ھے ۔ (۵) آگ ۔

Vulcanian : (a) [L. 'Vulcanius'.] (۱) ولکن کا یا ولکن سے متعلق ۔ (۲) ولکن کا بنایا ہوا ۔ (۳) ولکن سے نسبت رکھنے والا یا ولکن سے پیدا ہونے والا ۔ (٤) برکانی؛ آتش فشانی ۔ (۵) آتشیں؛ حرارت کا ۔

Vulcanic : (a) [Fr. 'Vulcanique'.] (۱) برکانی؛ آتش فشانی ۔ (۲) ولکن سے متعلق؛ ولکن کا؛ ولکن کی صفت رکھنےوالا ۔ (۳) آتشیں؛ آگ کا؛ آگ سےمتعلق ۔

Vulcanicity : (n) (۱) آتش فشانی؛ آتش فشاں ہونا یا اس کی طرح ہونا ۔ (۲) آتش فشانی عمل کا مطالعہ؛ برکانی مطالعہ ۔

Vulcanism : (n) دیکھو Volcanic

Vulcanist : (n) دیکھو Volcanist

Vulcanite : (n) ربڑ اور گندھک کا مرکب؛ گندھک ملی ربڑ؛ آبنوس ۔

Vulcanization : (n) گندھک ملا کر ربڑ کو سخت کرنا ۔

Vulcanize : (v) (۱) (ربڑ کو) گندھک ملا کرتیز حرارت میں سخت بنانا ۔ (۲) گندھک سے مل کر سخت ہونا ۔

Vulcanizer : (n) (۱) (ربڑ میں) گندھک کو ملانے والا ۔ (۲) (ربڑ میں) گندھک ملانے کا آلہ ۔

Vulcanological : (a) برکانیاتی؛ برکانیات سے متعلق ۔

Vulgarizer : (n) اوچھاپن پیدا کرنے والا ؛ عامیانہ رنگ پیدا کرنے والا ۔

Vulgarly : (adv.) (۱) عوام میں ؛ عوام کے نزدیک ۔ (۲) اوچھے پن سے ؛ کمینہ پن سے ؛ سفلہ پن سے ۔

Vulgarness : (n) دیکھو Vulgarity

Vulgate : (a) [Late L. 'Vulgata'.] (۱) انجیل کے لاطینی ترجمے کا جو جیروم نے چوتھی صدی میں کیا تھا ۔ (۲) کسی ادبی تصنیف کے عام ترجمہ کا۔

Vulgate : (n) (۱) بائبل کا قدیم اطالوی ترجمہ جو سینٹ جیروم نے کیا تھا ۔ (۲) انجیل کا لاطینی ترجمہ جو جیروم نے کیا تھا ۔ (۳) بائبل کا عام ترجمہ ۔ (٤) کتاب کی عام عبارت کا متن ۔

Vulgo : (adv.) [L.] عام طور پر ؛ بالعموم ؛ عموماً ؛ معمولی طور پر ۔

Vulgus : (n) [L.] عوام ؛ عوام الناس ۔

Vulgus : (n) [alt. of 'Vulgars'.] (مدرسہ کے طلبہ کی عامیانہ بول چال) چھوٹی لاطینی نظموں کا چھوٹا سا مجموعہ۔

Vulned : (a) [L. 'Vulnus'.] (نقابت) گھائل ؛ زخمی ۔

Vulnerability : (n) (۱) جراحت پذیری ؛ حملے یا اعتراض کی زد میں ہونا؛ زخم پذیری ۔ (۲) کمزوری؛ ضرب پذیری ۔

Vulnerable : (a) [late L. 'Vulnerabilis'.] (۱) جراحت پذیر ؛ جو مجروح ہوسکے؛ زخم پذیر ۔ (۲) (مجازاً) کمزور ؛ غیر محفوظ ؛ ضرب پذیر ؛ جو حملے یا اعتراض کی زد میں ہو ؛ زد پذیر ۔ (۳) (تاش کے کھیل برج میں) ایک گیم جیتا ہوا (کھلاڑی) ۔

Vulnerableness : (n) دیکھو Vulnerability

Vulnerably : (adv.) جراحت پذیری کے ساتھ ؛ ضرب پذیری کے ساتھ ؛ زد پذیر طور پر ۔

Vulnerary : (a) [L. 'Vulnerarius'.] (۱) اندمال زخم کا؛ زخم کو بھرنے والا ؛ شافی زخم ۔ (۲) زخم پیدا کرنے والا ؛ زخم لگانے والا ۔

Vulnerary : (n) مرہم ۔

Vulcanologist : (n) برکانیات داں؛ ماہر برکانیات ۔

Vulcanology : (n) برکانیات؛ علم ماہیت آتش فشاں ۔

Vulgar : (n) بیہودہ شخص؛ وہ شخص جس کا تعلق اچھی سوسائٹی سے نہ ہو ۔

The vulgar : عوام؛ عوام الناس ۔

Vulgar : (a) [L.'Vulgaris'.] (۱) عامیانہ؛ بازاری ؛ معمولی ۔ (۲) بیہودہ؛ اوچھا؛ بھدا؛ سفلہ؛ کمینہ؛ ذلیل؛ غیر شائستہ ۔ (۳) عامیانہ؛ عوام کا ۔ (٤) نیچی ذات کا؛ عامی؛ معمولی (شخص) ۔

Vulgar arithmetic : (n) عام علم الحساب ۔

Vulgar era : (n) عیسوی سال ۔

Vulgar fraction : (n) کسر عام ۔

Vulgar Latin : (n) عامیانہ لاطینی زبان ۔

Vulgar substitution : (n) قائم مقام وارث بنانا ۔

Vulgare : (n) [mod. L.] عام گیہوں کا یا اس سے متعلق ۔

Vulgarian : (a) دیکھو Vulgar

Vulgarian : (n) سفلہ؛ رذیل، خصوصاً مالدار رذیل؛ نو دولت؛ اوچھا ۔

Vulgarism : (n) (۱) کمینی حرکت ؛ اوچھی حرکت ؛ بیہودہ پن ؛ نا شائستگی ۔ (۲) سوقیانہ ترکیب یا محاورہ ؛ عامیانہ اصطلاح ؛ عوامیت۔

Vulgarity : (n) [Late L.'Vulgaritus'.] (۱) سوقیت؛ بازاری پن؛ گنوارپن ؛ نا شائستگی ۔ (۲) اوچھاپن ؛ بیہودہ پن ؛ کمینہ پن ؛ سفلہ پن ۔

Vulgarization : (n) (۱) عوامی بنانا؛ عام بنانا۔ (۲) ناشائستہ بنانا؛ سفلہ بنانا؛ اوچھاپن پیدا کرنا؛ اوچھاپن؛ سفلہ پن ۔

Vulgarize : (v) (۱) سفلہ ہو جانا ؛ اوچھاپن کرنا ۔ (۲) سفلہ پن پیدا کرنا؛ کمینہ پن پیدا کردینا (شخص، عادات وغیرہ میں) ۔ (۳) لطافت یا نفاست کھو دینا؛ عامیانہ رنگ پیدا کر دینا ۔ (٤) عوامی بنانا؛ عام کر دینا؛ جمہور کر دینا ۔

**Vulpanser : (n) [mod. L.'Vulpes'+-'anser'.]** (طیوریات) شوخ رنگ کی جنگلی بطخ ۔

**Vulpic acid : (n) [L.'Vulpina'.]** ایک ترشہ جو کائی سے حاصل کیا جاتا ہے ۔

**Vulpicidal/Vulpecidal : (a)** روباہ کشی سے متعلق؛ لومڑی مارنے سے متعلق؛ روباہ کش؛ روباہ کشی میں حصہ لینے والا ۔

**Vulpicide/Vulpecide : (n) [L. 'Vulpes'.]** روباہ کشی؛ لومڑی کا شکار (شکاری کتوں کے علاوہ کسی اور طریقے سے) ۔

**Vulpicide/Vulpecide : (n)** روباہ کش: لومڑی مارنے والا ۔

**Vulpine : (a) [L. 'Vulpinus'.]** (۱) لومڑی کا؛ روباہی ۔ (۲) لومڑی سے مشابہ ۔ (۳) روباہ صفت؛ لومڑی جیسا ۔ (٤) مکار؛ عیار؛ چالاك ۔ (٥) جس میں یا جہاں لومڑیاں ہوں ۔

**Vulpine opossum/-phalanger : (n)** کیسہ دار لومڑی ۔

**Vulpinism : (n)** مکاری؛ عیاری؛ چالاکی ؛ روباہی ۔

**Vulpinite : (n) [f. Vulpino, near Bergamo.]** (معدنیات) نابید جپسم کی دانہ دار قسم ۔

**Vulsella : (n)** فن جراحی کی دندانہ دار چمٹی؛ کانٹاچمٹی؛ پنجہ چمٹی ۔

**Vulsellum : (n) [L.]** دیکھو Vulsella

**Vultur : (n)** گدھوں کی ایک جنس ۔

**Vulture : (n) [AFr.'Vultur'.]** (۱) گد؛ گدھ ؛ کرگس ؛ نسر ۔ (۲) (مجازاً) حریص اور موذی شخص؛ چمر گدھ ۔ (۳) (علم النجوم) دو شمالی مجموع النجوم میں سے ایك ۔ (٤) گدھ سے مشابہ کوئی چیز ۔ (٥) جسم یا دماغ کو کھلا دینے والا جذبہ؛ اذیت ناك جذبہ ۔

**Vulture : (v)** لوٹ لینا؛ چھین لینا؛ غارت کرنا ۔

**Vulture hock : (n)** سخت پروں کا گچھا جو مرغ وغیرہ کی ٹانگوں پر نکل آتا ہے ۔

**Vulture raven : (n)** شمالی افریقہ کے بڑے کوّوں میں سے ایک ۔

**Vulturelike : (a)** گدھ کی طرح؛ کرگس نما ۔

**Vulturine : (a) [L. 'Vulturinus'.]** (۱) گدھ کا سا؛ گدھ کے متعلق ۔ (۲) غارت گری کا عادی؛ لٹیرا ۔

**Vulturish : (a)** (۱) گدھ کا سا ۔ (۲) حریص اور موذی ۔

**Vulturous : (a)** گدھ کا؛ گدھ سے مشابہ؛ حریص ؛ لٹیرا؛ غارت گر ۔

**Vulv -:** جزو ترکیبی بمعنی "فرج کا"؛ "فرجی" ۔

**Vulva : (n) [L.]** (۱) (تشریح) سوراخ؛ (عورتوں کے) اندام نہانی؛ فرج ؛ کس؛ شرمگاہ ۔ (۲) (حیوانیات) راہ بیضہ کا سوراخ؛ گھونگے کی پشت پر کا نشان ۔

**Vulval : (a)** فرج کا؛ فرجی ۔

**Vulvar : (a)** دیکھو Vulval

**Vulvate : (a)** سوراخ نما؛ سوراخ کی شکل کا؛ فرج نما؛ بیضوی ۔

**Vulviform : (a)** دیکھو Vulvate

**Vulvismus : (n)** تشنج فرج ۔

**Vulvitis : (n)** التہاب فرج؛ ورم فرج ؛ شرمگاہ کی سوجن ۔

**Vulvo - :** جزو ترکیبی بمعنی "فرج کا" ؛ "فرجی" ۔

**Volvouterine : (a)** فرجی؛ رحمی ۔

**Vulvovaginal : (a)** فرجی مہبلی؛ فرج اور مہبل کا۔

**Vulvovaginitis : (n)** ورم فرج و مہبل ۔

**Vum : (v) [Alteration of Vow.]** قسم کھانا؛ عہد کرنا ۔

**Vying : (n)** مقابلہ کرنا؛ مد مقابل ہونا؛ سبقت لے جانے کی کوشش کرنا ۔





W : (۱) انگریزی حروف تہجی میں تئیسواں حرف ۔ (۲) حرف "W" کی شکل ۔ (۳) حرف "W" کا ٹائپ ۔ (٤) کسی سلسلے کا بائیسواں شخص یا چیز، اور اگر J دسویں مقام پر ہو تو تئیسواں ۔ (۵) "W" کی شکل کی کوئی چیز ۔

W : (۱) توانائی (کی علامت) ۔ (۲) ٹنگسٹن دھات (کی علامت) ۔

Wa : (n) (۱) (اسکاچستان) (شعر یا مزاحاً ) غم : الم : شدید رنج: مصیبت ۔ (۲) (جمع) آلام: مصائب ۔

Wa' : (n) (۱) (اسکاچستان دیوار ۔ (۲) فصیل: دیوارنما چیز ۔

Wa : (n) (۱) شمال مشرقی برما اور متصل چینی علاقے کے وا (WA) صوبے کی ایک قوم ۔ (۲) اس قوم کا فرد ۔ (۳) اس قوم کی زبان ۔

Wa-Wa : (n) [Imit.] پیتل کے ساز کی ایک قسم کی آواز ۔

Waac : (n) [f. Women's Auxiliary Army Corps.] عورتوں کی امدادی فوج کی رکن (یہ فوج ۱۹۱۲ء میں قائم ہوئی تھی) ۔

Waaf : (n) [f. Women's Auxiliary Air Force.] عورتوں کی امدادی فضائی فوج کی رکن ۔

Waahoo : (n) امریکا کا ایک درخت جس کی لکڑی بہت مضبوط ہوتی ہے ۔

Wab : (n) (۱) پارچہ: بافتہ: بنا ہوا ٹکڑا: (مجازاً) کوئی چیز بنے ہوئے کپڑے سے مشابہ ۔ (۲) مکڑی کا جالا ۔ (۳) (اسکاچستان) دیکھو Weh ۔

Wabanaki : (n) [Of Algonquian origin.] جنوبی کیوبک (Quebec) اور مین (maine ) کی انڈین قوم ۔

Wabble : (n) (۱) گردش: ڈگمگاہٹ: لڑکھڑاہٹ ۔ (۲) دیکھو Wobble ۔

Wabble : (n) باٹ مکھی (Bot fly) کا پھل روپ جو گلہری کے جسم میں لگ کر ان کے خصیوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Wabby/Whabby : [Origin unkn.] ایک قسم کی سرخ گردن والی مرغابی ۔

Wabeno : (n) [Ojibwa 'wabanow'.] اوجبوا (Ogibwa) کا پروہت یا مذہبی پیشوا جو جادو ٹونے کے ذریعے بیماروں کا علاج کرتا ہے اور آنے والے واقعات پر قابو رکھتا ہے ۔

Wabster : (n) (تاریخ) کپڑا بننے والی: جولاہن: بُنکر: جولاہا ۔

Wabur/Wabber : (n) [Arab. 'wabr'.] شامی خرگوش ۔

Wac : (n) [f. Women's Army Corp.] عورتوں کی فوج کی رکن (جو دوسری جنگ عظیم میں امریکا میں قائم ہوئی تھی) ۔

Wachna : (n) [Russ. 'vakhnya'.] الاسکا وغیرہ میں پائی جانے والی کاڈ مچھلی ۔

Wack/Whack [Back-formation from Wacky.] خبطی آدمی: سودائی شخص ۔

Wacke : (n) [G. 'wacke'.] خاکستری سبز یا بادامی مٹی جو آتش فشاں چٹانوں کے گھسنے یا ٹوٹنے سے بنتی ہے: جوالا مٹی ۔

Wackily : (adv.) خبطی پن سے: مجنونانہ ۔

Wackiness : (n) جنون: پاگل پن: خبط ۔

Wacky/Whacky : (n) مخبوط الحواس شخص: مجنون ۔

Wacky/Whacky/Wackey/Wackie : (a) (۱) خبطی: مجنون: سودائی ۔ (۲) کھبا: چپہ : چپ دست ۔

Waco : (n) [Caddoan 'wehiko'.] (۱) اوکلاہاما اور ٹکساس کی ایک قوم: ویکو ۔ (۲) اس قوم کا ایک رکن ۔

Wad : (n) [Du. 'watten'.] (۱) گھاس یا پیال کا گٹھا (خصوصاً جو کاٹنے کے وقت بنایا جاتا ہے) ۔ (۲) گدی:

(٤) کریپ کاغذ جو سامان وغیرہ باندھنے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Wadding thread : (n) دھاگا جس سے لحاف وغیرہ بھر کر کر سیتے ہیں ۔

Waddle : (v) [f. Wade.] (۱) جھومتے اور چھوٹے چھوٹے قدم رکھتے ہوئے چلنا جیسا کہ موٹے اور چھوٹی ٹانگوں والے آدمیوں کا خاصہ ہے؛ بطخ کی چال چلنا؛ پو قدمی چال چلنا ۔ (۲) بھدی چال چلنا ۔

Waddle : (n) بطخ کی چال؛ پوقدمی چال؛ بھدی چال ۔

Waddlingly : (adv.) بطخ کی چال چلتے ہوئے؛ پو قدمی چال سے ۔

Waddly : (a) بطخ کی طرح چلنے والا؛ بھدی چال چلنے والا ۔

Waddy : (n) (۱) واڈی؛ آسٹریلیا کے قدیم باشندوں کا مُگدر کی شکل کا لٹھ جس سے وہ لڑائی میں کام لیتے ہیں ۔ (۲) لکڑی؛ چھڑی؛ چوب ۔

Waddy : (v) واڈی سے حملہ کرنا یا مارنا ۔

Waddy/Waddie : (n) [Origin unkn.] (۱) چرواہا؛ گلہ بان ۔ (۲) مویشی چور ۔

Waddy : (n) (۱) برساتی نالا؛ پہاڑی نالا جو صرف برسات میں چلتا ہے ۔ (۲) دیکھو Wadi ۔

Wade : (v) [OE. 'Wadan'.] (۱) دقت اور مشکل سے گذرنا : پانی، کیچڑ، برف وغیرہ میں چلنا ۔ (۲) دریا سے پایاب اترنا ۔ (۳) (سورج ، چاند وغیرہ کا) بادل سے گزر کر چلتے ہوئے نظر آنا ۔ (٤) گھوڑے کو پانی میں چلانا ۔ (٥) مشکل سے آگے بڑھنا؛ دقت کے ساتھ بڑھنا ۔ (٦) عزم یا قوت کے ساتھ کام کرنا یا حملہ کرنا ۔

To wade through a book : باوجود خشک اور بے مزہ ہونے کے کسی کتاب کو پڑھ ڈالنا ۔

Wade : (n) پایاب روی ۔

Wade in/Wade into : (v) حریف پر زبردست حملہ کرنا : پرخچے اڑا دینا؛ سخت حملہ کرنا ۔

Wadeable : (a) دیکھو Wadable

Wadeite : (n) ایک معدنی شے $(K2\,Ca\,Zr\,(Si\,O_3)_4)$ جس میں پوٹاشیم، کیلسیم اور زرکونیم کا سلیکیٹ شامل ہوتا ہے ۔

ڈاٹ (کسی نرم چیز کی) ۔ (۳) نوٹوں کی گڈی؛ زر؛ روپیا؛ روپے کی بڑی مقدار؛ وہ مقدار جو ایک شخص خرچ کر سکتا ہے ۔ (٤) بندوق کی ڈاٹ جس سے بارود کسی جاتی ہے ۔ (٥) (کسی چیز کی) اچھی خاصی مقدار؛ کثیر مقدار ۔ (٦) چبائی جانے والی چیز (مثلاً تمباکو وغیرہ کا) چھوٹا ٹکڑا ۔ (۷) (عام) میٹھی روٹی؛ سموسہ؛ کھانے کی چیز ۔

Wad : (n) [Origin unkn.] (۱) سیاہ سیسہ ؛ پنسل کا سرمہ ۔ (۲) کچا مینگنیز ۔

Wad : (v) (۱) گٹھا بنانا؛ گٹھر بنانا ۔ (۲) (روئی وغیرہ کو) دبا کر ڈاٹ بنانا ۔ (۳) (لباس میں) روئی، اون وغیرہ کی تہ دینا، بھرنا ۔ (٤) محفوظ یا مضبوط کرنا (روئی وغیرہ کی تہ سے) ۔ (٥) (مجازاً) بھر دینا ۔ (٦) (بارود وغیرہ میں) ڈاٹ لگانا ۔ (۷) (ڈاٹ کو) کسنا ۔ (۸) (کانوں میں) ڈاٹ بھرنا ۔

Wad : (n) (اسکاچستان) گروی ؛ رہن : کفالت ۔

In wad : رہن رکھا ہوا؛ گروی رکھا ہوا ۔

Wad : (n) [Of Scand. origin.] خط؛ لکیر (خصوصاً وہ لکیر جو زمین کی پیمائش میں کھینچی جاتی ہے) ۔

Wad : (اسکاچستان) Would کا متبادل ۔

Wad-hook : (n) (۱) بندوق سے ڈاٹ نکالنے کے لئے مرغولہ نما اوزار ۔ (۲) (کان کنی) برما سوراخ کے اندر سے ٹکڑوں کو نکالنے کا اوزار ۔

Wadable/Wadeable : (a) پایاب ۔

Wadcutter : (n) استوانہ نما گولی (بُلٹ) جس کا سرا چپٹا ہوتا ہے ۔

Wadded : (a) (روئی وغیرہ کا) استر لگایا ہوا؛ روئی وغیرہ بھرا ہوا ۔

Wadder : (n) ڈاٹ بنانے یا لگانے والا؛ روئی، اون وغیرہ کی تہ دینے والا ۔

Wadding : (n) (۱) روئی وغیرہ جس سے بندوق کی ڈاٹ بنائی جاتی ہے ۔ (۲) بھرن؛ روئی، اون جو کپڑے یا لحاف وغیرہ میں بھرتے ہیں ۔ (۳) نرم جاذب کاغذ جو ہسپتالوں میں دوران ایام یا بعد وضع حمل استعمال کیا جاتا ہے ۔

Wader : (n) (۱) پانی، کیچڑ، برف وغیرہ میں چلنے والا ۔ (۲) لم ڈھینگ: لم ٹنگا ۔ (۳) آب موزے؛ جوتے جو پاؤں کو پانی سے محفوظ رکھنے کے لئے مچھلیوں کے شکار کے وقت پہنتے ہیں ۔ (٤) ایک قسم کی پن روک پوشاک ۔

Wadge : (n) [alt. of Wedge.] کٹھر: کٹھا؛ کٹھری؛ پچڑ ۔

Wadi/Wady/Waddy : (n) [Arab. 'alwadi'.] برساتی نالا: پہاڑی نالا جو صرف برسات میں چلتا ھے اور دنوں میں خشک رہتا ھے؛ وادی ۔

Wading bird : (n) لم ڈھینگ؛ لم ٹنگا: لمبی ٹانگوں والی دریائی چڑیا جو بجائے تیرنے کے پانی میں چلتی ھے؛ طول ۔

Wading boot : (n) (گھٹنوں تک) اونچا جوتا جو مچھیرے گھٹنوں گھٹنوں پانی میں اترتے وقت پہنتے ہیں ۔

Wading pool : (n) اُتھلا حوض (جس میں بچے تفریحاً چلتے ہیں) ۔

Wadjakman : (n) (۱) قدیم اصلی آسٹریلیائی بڑے سر والے انسان کی ایک نوع (جو اب معدوم ھے) ان کی کھوپڑیاں جاوا میں ملی ہیں ۔ (۲) جاوا میں ایک علاقے کا نام ۔

Wadmal/Wadmol/Wadmel : (n) [ME.'Wadmol. Wadmale'.] ایک قسم کا اونی کپڑا ۔

Wadmiltilt : (n) ترپال کی ایک قسم جس سے توپ خانے کو چھپایا جاتا ھے ۔

Wadset : (n) [Sc. alt. of ME. 'Wedsetten'.] (۱) (اسکاچستانی قانون) زمین کا انتقال (قرض کی ضمانت کے طور پر)؛ رہن: گروی ۔ (۲) گروی رکھی ہوئی چیز ۔

Wadset : (v) گروی رکھنا؛ رہن رکھنا ۔

Wadsetter : (n) مرتہن: گروی رکھنے والا ۔

Wae : رنج و غم یا ماتم کرنے کا حرف فجائیہ ۔

Waesuck/Waesucks : (n) [Sc. 'Wae' + 'Suck'.] (اسکاچستان) تکلیف یا افسوس ظاہر کرنے کا حرف فجائیہ ۔

Waf : (n) (دوسری جنگ عظیم میں قائم ہونے والی) عورتوں کی فضائیہ کی رکن ۔

Wafer : (n) [AFr. 'Wafre.'] (۱) کاغذی بسکٹ ؛ رقاقہ؛ ایک قسم کا نہایت پتلا اور میٹھا بسکٹ جس کی شکل شہد کے چھتے کی طرح ہوتی ھے ۔ (۲) فطیری؛ بلا خمیر کی ٹکیا جو عیسائیوں میں عشائے ربانی کے موقع پر استعمال کی جاتی ھے ۔ (۳) لیسی ٹکیا؛ لیس دار چیز کی خشک ٹکیا جس سے پہلے لفافے بند کرنے اور کاغذات کے متھے کو یکجا رکھنے کا کام لیتے تھے ۔ (٤) (طب) کاغذی کیپسول ۔ (٥) کاغذی بسکٹ سا پترا یا چھلا ۔

Wafer : (v) لیسی ٹکیا سے بند کرنا ۔

Wafer ash : (n) ہاپ کی بیل (Hop Tree) ۔

Wafer bread : (n) (۱) دیکھو Wafer ۔ (۲) مکئی کی کاغذی روٹی جو جنوب مغربی ہندوستان میں بناتے ہیں ۔

Wafer-iron : (n) لمبے دستے والی سنسی جو کاغذی بسکٹ بنانے میں استعمال ہوتی ھے ۔

Wafer-sheet : (n) کاغذ کی طرح مہین بسکٹ جو دواخانوں میں کیپسول بنانے میں استعمال ہوتا ھے ۔

Wafer-thin : (a) کاغذی؛ بہت پتلا : بہت باریک ۔

Waferer : (n) کاغذی بسکٹ بنانے یا بیچنے والا ۔

Waferish : (a) مہین اور باریک بسکٹ جیسا ۔

Wafery : (a) کاغذی : پاپڑ سا ۔

Wafery : (a) [AFr. 'Wafrie'.] وہ کمرہ یا عمارت جہاں کاغذی بسکٹ بنایا جاتا ھے کاغذی بسکٹ بنانے کا کارخانہ ۔

Waff : (v) [Var. of Wave] (۱) جھلانا: ادھر ادھر حرکت دینا ۔ (۲) جھولنا؛ ادھر ادھر حرکت کرنا ۔ (۳) جَھلنا؛ ہَوا کرنا ۔

Waff : (n) (۱) لہرانا؛ حرکت دینا ۔ (۲) جھونکا؛ ہلکا سا جھونکا : مہلک : ہلکی سی خوشبو یا بدبو ۔ (۳) (اسکاچستان) جھلک : شائبہ ۔ (٤) (اسکاچستان) انسان کا ہم زاد (جس کے متعلق یورپ میں عقیدہ تھا کہ مرنے سے کچھ پہلے یا بعد نظر آتا ھے) ۔

Waff : (a) ناکارہ؛ نکما؛ ناشائستہ؛ نا معقول ؛ ذلیل ؛ حقیر؛ ادنیٰ ۔

Waffie : (n) (اسکاچستان) آوارہ گرد؛ خانہ بدوش ۔

Waffle : (n) [Du. 'Wafel'.] (۱) چھوٹا روغنی پراٹھا جو دہرے ماہی توے پر پکایا جاتا ہے ۔ (۲) کاغذی بسکٹ ۔

Waffle : (a) دندانہ دار جالی بنا ہوا؛ دندانہ دار جالی کی شکل کا ۔

Waffle : (n) (۱) چھوٹے کتے کی بھونک ۔ (۲) بے معنی گفتگو یا تحریر ؛ فضول بکواس ۔

Waffle : (v) (۱) فضول بکنا؛ لایعنی گفتگو کرنا؛ فضول بکواس کرنا ۔ (۲) (کتے کا) بھونکنا ۔

Waffle cloth : (n) ایک قسم کا چارخانے دار کپڑا ۔

Waffle ingot : (n) تقریباً تین انچ مربع اور ایک چوتھائی انچ موٹا المونیم کا ڈلا ۔

Waffle-iron : (n) چھوٹا روغنی پراٹھا پکانے کا برتن؛ دوہرا ماہی توا (جس کے دونوں حصے ایک قلابے سے جڑے ہوتے ہیں اور ان میں سے ہر ایک کو الٹ سکتے ہیں ۔

Waffle pique : (n) ایک قسم کا مہین سوتی کپڑا (عموماً چھپا ہوا چارخانے دار) ۔

Waffle weave : (n) (کپڑے کی) ایک قسم کی چارخانے دار بُنائی ۔

Waffled : (a) دیکھو Waffle

Waft : (n) [ME. 'Waughten'.] (۱) (خوشبو کی) لپٹ ؛ نفحہ؛ بھینی بو ۔ (۲) بدمزگی ۔ (۳) جھونکا (ہَوا کا)؛ ہوا کی جنبش ۔ (٤) بھاپ یا دھوئیں کی اتنی مقدار جو ایک بار نکلے ۔ (٥) ہوا گرد آواز ۔ (٦) لہرانا؛ پھڑپھڑانا؛ پھڑپھڑاہٹ؛ پروں کی ایک جنبش ۔ (۷) (بحری) جھنڈا وغیرہ جس کے ذریعہ خطرے وغیرہ کا اشارہ کرتے ہیں؛ وہ گرہ جو اشارے کے لئے جھنڈے میں لگاتے ہیں ۔ (۸) (سکون یا خوشی کی) ہلکی سی لہر ۔

Waft : (v) [Back-formation from Wafter.] (۱) دریا یا سمندر کے راستے سے لے جانا ۔ (۲) آہستہ سے اڑا کر یا بہا کر پہنچانا ۔ (۳) ہوا یا خلا سے گزار کر لے جانا یا بھیجنا؛ اڑا کر لے جانا ۔ (٤) (تخیل میں یا سحر کے ذریعہ) لے جانا ۔ (٥) ہوا یا خلا سے گزرنا ۔ (٦) بادنسیم کا چلنا ۔ (۷) ہَوا دے کر اڑا دینا یا ہَوا کے زور پر لے جانا ۔

Waft : (۱) آہستہ سے اڑا کر یا بہا کے پہنچانا؛ سبک حرکت کے ساتھ لے جانا ۔ (۲) (خوشبو کی) لپٹ ۔ (۳) پروں کی ایک جنبش ۔ (۳) (خوشی یا سکون) وغیرہ کی ہلکی سی لہر ۔ (٤) (جہاز رانی) خطرے کا اشارہ ۔

Waftage : (n) سمندر یا دریا کے رستے لے جانا؛ ہَوا سے ہو کرگزرنا؛ ہوا کی قوت تحریک ۔

Wafture : (n) [WAFT + URE.] (۱) ہلانا؛ حرکت دینا؛ جنبش ۔ (۲) پروں کی جنبش ۔ (۳) ہَوا کے ذریعہ دھکیلا جانا ۔ (٤) وہ چیز جو سمندری یا دریائی راستے سے لے جائی جائے ۔

Wag : (n) (۱) دلگی باز؛ ٹھٹے باز؛ ٹھٹول ؛ مسخرا ۔ (۲) بھگوڑا؛ مدرسے وغیرہ سے غائب ہو جانے والا ۔

To play (the wag) : (عام) بھاگ جانا (کام سے یا مدرسے سے) ۔

Wag : (v) [ME. 'Waggen'.] (۱) ہلنا؛ حرکت کرنا؛ ہاتھ پاؤں ہلانا ۔ (۲) جھولنا؛ آگے پیچھے ہلنا ۔ (۳) ہاتھ پاؤں کا ہلنا یا ہلایا جانا ۔ (٤) زبان کا چلنا ۔ (٥) جانا؛ رخصت ہونا ۔ (٦) سفر کرنا؛ راستہ نکالنا ۔ (۷) (عام) (کام سے یا مدرسے سے) بھاگنا ۔ (۸) (ہتھیار وغیرہ) لہرانا : (کسی چیز کو دعوت مقابلہ یا بہ طور نشان) ہلانا ۔ (۹) ہاتھ پاؤں یا جسم کے کسی حصے کو ہلانا ۔ (۱۰) سر کو ہلانا ۔ (۱۱) (زبان) چلانا؛ دُم ہلانا (حرکت دینا) ۔ (۱۲) گہرے طور پر اثر انداز ہونا؛ حاوی ہونا ۔

How the world wags : کیا معاملہ ہے؟

To let the world wag (as it will) : بےتعلق رہنا (حالات یا معاملات سے) ۔

To wag one's finger at : انگلی کے اشارے سے دھمکانا یا تنبیہ کرنا ۔

Wag : (n) حرکت؛ جنبش (دُم، سر وغیرہ کی) ۔

Wag-at-the-wall : (n) دیوار گھڑی جس کا رقاصہ ساعت اور اس کا بار باہر رہتا ہے ۔

Wag-on-the-wall/-clock : (n) دیکھو Wag-at-the-wall

Wagang/Wa'gang/Waganging/Wagaun : (n) رخصت؛ الوداع؛ موت ۔

**Wage : (n) [AFr. ON Fr. 'wagier, waigier'.]** (۱) (اکثر جمع میں) اُجرت؛ مزدوری؛ روزینہ؛ مشاہرہ؛ تنخواہ ۔ (۲) (مجازاً) بدلہ؛ جزا ۔

**Wage : (v) [AFr. 'wager'.]** (۱) رہن کرنا؛ گروی رکھنا؛ گرو کرنا؛ مکفول کرنا؛ بطور ضمانت پیش کرنا ۔ (۲) جنگ کرنا؛ لڑنا (لڑائی) ۔ (۳) واقع ہوتے رہنا؛ جاری رہنا ۔

**To wage battle :** کسی قضیے کے فیصلے کے لئے جنگ کرنا ۔

**To wage one's (or the) law :** بذریعے حلف صفائی پیش کرنا ۔

**Wage bill : (n)** اجرت کی کل رقم جو کوئی کمپنی یا کارخانہ ادا کرتا ھے ۔

**Wage board : (n)** اجرت بورڈ (جو شرح اجرت مقرر کرتا ھے )۔

**Wage bracket : (n)** مقررہ شرح اجرت (کسی خاص مقصد کے لئے)۔

**Wage-earner : (n)** اجرت پر کام کرنے والا؛ مزدور ۔

**Wage-fund/Wages-fundy : (n)** اجرت فنڈ؛ قومی سرمایہ کا ایک خاص حصہ جو تنخواہ اور مزدوری کے لئے محفوظ کر دیا جاتا ھے؛ ذخیرۂ اجرت ۔

**Wage-fund theory wages - : (n)** نظریۂ اجرت فنڈ؛ نظریۂ ذخیرۂ اجرت؛ یہ نظریہ کہ اجرت اسی وقت بڑھ سکتی ھے جب سرمائے میں اضافہ ھو یا آبادی کم ھو ۔

**Wage home : (n)** پرورش گاہ جس میں بچوں کو کھانا(غذا) کے لئے کام کرنا پڑتا ھے ۔

**Wage level : (n)** سطح اجرت؛ (کارخانے میں) کسی مقررہ وقت میں اجرت کی لگ بھگ سطح؛ اجرت ۔

**Wage rate : (n)** شرحِ اجرت ۔

**Wage-reopening : (n)** معاہدہ کے دوران شرح اجرت میں کسی خاص وقت پر تبدیلی کرنے کا تعہدی حق جو یونین یا انتظامیہ کو حاصل ھوتا ھے ۔

**Wage-scale : (n)** (۱) شرح اجرت کا گوشوارہ ۔(۲) مسطح اجرت جو ایک آجر دے ۔

**Wage-sheet/Wages- : (n)** گوشوارۂ اجرت ۔

**Wage-slave : (n)** وہ شخص جسے مزدوری کے لئے غلام کی طرح کام کرنا پڑے ۔

**Wage-structure : (n)** تفرقی اجرت کا جدول (کسی فیکٹری، مل کی مزدوری کا)۔

**Wage system : (n)** وہ صنعتی نظام جس میں آزاد مزدوروں سے زیادہ کام لیا جاتا ھے (نہ کہ غلاموں کی محنت یا دوسری چھوٹے پیمانوں کی صنعتوں سے)۔

**Wage-worker : (n)** دیکھو Wage-earner

**Waged : (a)** اجرت پانے والا؛ کرائے کا؛ بھاڑے کا ۔

**Wagel/Wagel gull : (n)** سیاہ پشت جس کے پَر ابھی ٹھیک سے نکلے نہ ھوں ۔

**Wageless : (a)** بے اجرت؛ جسے اجرت نہ ملے؛ بے تنخواہ ۔

**Wagelessness : (n)** بے اجرت ھونا ۔

**Wagen boom/Vaboom : (n) [Du. 'Wagen' + 'boom'.]** ایک درخت جس کی لکڑی سے چھکڑے کا پہیّا بنایا جاتا ھے ۔

**Wager : (n) [AFr. 'wageure'.]** (۱) شرط؛ بازی ۔(۲) مقابلہ (انعام جیتنے کے لئے) ۔(۳) موضوع شرط ۔

**Wager : (v)** (۱) شرط بدنا؛ شرط لگانا ۔ (۲) داؤ پر لگانا ۔

**Wager : (n)** بازی لگانے والا؛ شرط لگانے والا؛ مقابلہ کرنے والا۔

**Wager-boat : (n)** ہلکی کشتی جو دوڑ میں استعمال کی جاتی ھے ۔

**Wager insurance : (n)** وہ بیمہ پالیسی جس میں بیمہ کرنے والے کا بیمہ شدہ چیز میں قابل بیمہ مفاد نہیں ھوتا ھے ۔

**Wager of battle : (n)** فیصلہ بالمبارزہ ؛ باہمی نزاع کےفیصلے کی ایک قدیم صورت جس میں فریقین باہم لڑتے تھے اور جیتنے والے کے حق میں فیصلہ ھوتا تھا ۔

**Wager of law : (n)** (بریت کے لئے) حلف لینا (مقروض نہ ھونے کا)۔

Wager-policy : (n) دیکھو Wager - Insurance

Waggel/Waggel gull : (n) [Origin unkn.] سیاہ پشت جس کے پَر ابھی ٹھیک سے نہیں نکلے ھوں ۔

Wagger : (n) مسخرا؛ دل لگی کرنے والا ۔

Waggery : (n) (۱) ٹھٹول؛ مسخرا پن؛ دل لگی بازی۔ (۲) مسخرے کی باتیں یا حرکتیں؛ عملی مذاق ۔

Waggish : (a) (۱) دل لگی باز؛ مسخرا؛ خوش طبع ۔ (۲) مسخراپن کا؛ ہنسی کا ۔

Waggishly : (adv.) تمسخر سے ۔

Waggle : (v) [Frequentative of Wag.] (۱) ہلانا؛ ہلنا؛ جھلانا؛ جھلنا ۔ (۲) گولف؛ ڈنڈے کے سرے کو گیند کے ادھر ادھر گھمانا ۔ (۳) دیکھو Waddle ۔

Waggle : (n) ہلکی سی جنبش؛ (گولف) ڈنڈے کے سرے کو گیند کے ادھر ادھر گھمانا ۔

Waggly : (a) ڈگمگاتا ھوا ؛ ہلتا ھوا ۔

Waggon/Wagon : (n) [Du. 'Wagen'.] (۱) گاڑی ؛ چوپہیا چھکڑا؛ چار پہیوں والی گاڑی جس سے بار برداری کا کام لیا جاتا ھے، اور جس کے اوپر نیم استوانی شکل کا ڈھکنا یا ٹب ھوتا ھے ۔ (۲) مال گاڑی کا کھلا ھوا ڈبا؛ ویگن ۔ (۳) (علم النجوم) بنات النعش؛ دب اکبر؛ سات ستاروں کا جھمکا۔ (٤) ایک قسم کی موٹر گاڑی (مال یا آدمی لے جانے والی) ۔ (٥) معدنی اشیاء ڈھونے والی گاڑی ۔ (٦) مختلف قسم کی چار پہیوں والی گاڑی کانام ۔ (۷) سنار کا وہ اوزار جس سے وہ سونے کے پتروں کو کانٹتا چھانٹتا ھے ۔ (۸) (تھیٹر) سینری کو جلد ہٹانے اور بدلنے کا لپیٹنے والا پلیٹ فارم ۔ (۹) پہیے دار میز جس پر رکھ کر کھانا لاتے لے جاتے ہیں ۔

Off the waggon : شراب سے باز رہنے کا فیصلہ نہ کرتے ھوئے ۔

On the waggon : شراب سے باز رہنے کی قسم کھائے ھوئے یا فیصلہ کئے ھوئے ۔

To hitch one's waggon to a star : بڑوں کا سہارا لینا؛ کسی بڑی قوت سے مدد لینا ۔

Waggon/Wagon : (v) (۱) ویگن میں سفر کرنا ۔ (۲) لے جانے کے لئے ویگن میں رکھنا ۔ (۳) ویگن میں لے جانا ۔

Waggon bed : (n) ویگن کا جسم؛ ویگن کا پیندا ۔

Waggon boss : (n) (۱) مال گاڑی کے کھلے ھوئے ڈبے کا مالک ۔ (۲) وہ شخص جو مجرموں کی گرفتار شدہ پوری جماعت کا نگراں ھو ۔

Waggon box : (n) دیکھو Wagon-Bed

Waggon-breast : (n) کوئلے کی کان کا وہ حصہ جہاں گاڑی لے جائی جا سکتی ھے ۔

Waggon-ceiling : (n) نیم استوانی (سلنڈری) ٹب کی شکل کی سقف ۔

Waggon-distribution : (n) تھوک پر مال فروخت کرنے والا جو ٹرک پر مال لاد کر خردہ فروشوں کو پہنچاتا ھے ۔

Waggon-drift : (n) ویگنوں کے دریا پار کرنے کا راستہ ۔

Waggon-head : (a) استوانہ نما؛ استوانی شکل کا ۔

Waggon-headed : (a) دیکھو Waggon-Head

Waggon-jobber : (n) تھوک مال فروخت کرنے والا جو ٹرک پر مال لاد کر خردہ فروشوں کو پہنچاتا ھے ۔

Waggon-load : (n) ویگن بھر : وہ مقدار جو ایک ویگن میں سما سکے ۔

Waggon maker : (n) چوپہیا چھکڑا بنانے والا؛ ویگن بنانے والا ۔

Waggon master : (n) ایک یا زیادہ مال گاڑی کے ڈبوں کا منتظم۔

Waggon-road : (n) (کوئلے کی کان میں) ویگن لے جانے کا راستہ ۔

Waggon-roof : (n) استوانہ نما چھت ۔

Waggon seat : (n) دو نشست والی کرسی جو گھر میں یا ویگن میں استعمال ھوتی ھے ۔

Waggon-sheet : (n) ولایتی ٹاٹ جس سے ویگن یا ٹرک کو ڈھانکتے ہیں۔

Waggon-soldier : (n) (عام) توپچی ۔

Waggon-stage : (n) (۱) (تھیٹر کا) سینری کو جلدی سے ہٹانے اور بدلنے والا پلیٹ فارم ۔ (۲) وہ تھیٹر جس میں ایسا پلیٹ فارم ہو ۔

Waggon-table : (n) پہیا لگی خانے دار میز جس پر رکھ کر کھانا پیش کرتے ہیں ۔

Waggon-top : (n) بھٹی کے اوپر ریل کے بائلر کے خول کا نکلا ہوا حصہ ۔

Waggon-train : (n) (فوج) ویگنوں کا مجموعہ (جو رسد وغیرہ لے جانے میں استعمال ہوتا ہے) ۔

Waggon-tree : (n) دیکھو Wagen Boom

Waggon-vault : (n) استوانہ نما قوسی چھت ۔

Waggon-way : (n) دیکھو Waggon-Road

Waggon-wheel : (n) دیکھو Mill

Waggon-wright : (n) ویگنوں کو بنانے یا مرمت کرنے والا ۔

Waggon-yard : (n) ویگن رکھنے کی جگہ؛ ویگن باڑا ۔

Waggonage/Wagonage : (n) (۱) ویگن کے ذریعہ نقل و حمل ۔ (۲) ویگن کے ذریعہ لے جانے کا کرایہ ۔

Waggoner/Wagoner : (n) [Du. 'wagenaar'.] (۱) گاڑی بان؛ گاڑی ہانکنے والا ۔ (۲) دبّ اکبر ۔

The waggoner : دب اکبر؛ نبات النعش کبریٰ ۔

Waggoner/Wagoner : (n) [f. Du. surname 'Waghenaer'.] جہاز رانوں کا بحری نقشہ جسے ۱۵۸٤ میں ۔ Lucas Janssen Waghenaer نے شائع کیا تھا ۔

Waggonette/Wagonette : (n) (۱) کھلی ہوئی یا ٹب دار بگھی جس کے پہلو میں آمنے سامنے کی نشستیں بنی ہوتی ہیں ۔ (۲) ویگنٹ ۔

Waggonful : (n) ویگن بھر؛ وہ مقدار جو ایک ویگن میں سما سکے ۔

Waggonman : (n) (۱) گاڑی بان؛ گاڑی ہانکنے والا ۔ (۲) وہ سپاہی جو قیدیوں کی نقل و حرکت کے وقت ان کی نگرانی کرتا ہے ۔

Waggonsmith : (n) چوپہیا چھکڑا یا گاڑی کی مرمت کرنے والا مستری ۔

Wagneresque : (a) [f. Richard Wagner, an opera Composer.] ویگنر کے طرز سے مشابہ ۔

Wagnerian : (a) رچرڈ ویگنر سے یا اس کی موسیقی سے متعلق؛ ویگنر کے طرز سے مشابہ ۔

Wagnerian : (n) ویگنر کا معتقد یا پرستار ۔

Wagnerianism : (n) (۱) ویگنر کا اثر یا اس کی پرستش ۔ (۲) اوپیرا کی ترتیب ویگنر کا اصول یا مہارت ۔

Wagnerism : (n) دیکھو Wagnerianism

Wagnerist : (n) ویگنر کا معتقد یا پرستار ۔

Wagnerite : (n) ویگنر کا معتقد یا پرستار ۔

Wagnerite : (n) [G. 'Wagnerit'.] ایک معدن $(Hy_2 (Po_4) F)$ جس میں میگنیشیم فلورو فاسفیٹ ہوتا ہے اور زرد مائلہ بلور کی شکل میں یا تودہ کی شکل میں پایا جاتا ہے ۔

Wagner tuba : (n) [after Richard Wagner.] ایک قسم کا گہری آواز والا ہوا باجا ۔

Wagon : (n) دیکھو Waggon

Wagon-lit : (n) [Fr.] آرام گاڑی؛ ریل کا ایک درجہ جس میں سونے کا انتظام ہوتا ہے (ممالک یورپ کی ریلوں میں اس کا رواج ہے) ۔

Wagtail : (n) (۱) ممولا وغیرہ قسم کی چڑیاں جن کی دُم ہلتی رہتی ہے؛ دُم جنباں ۔ (۲) ان سے مشابہ دوسری چڑیاں مثلاً امریکی دجِ آبی ۔

Wah : (n) [Native name in Nepal] دیکھو Panda

Wah : (Interj) غصہ، مصیبت وغیرہ ظاہر کرنے کے لئے حرف فجائیہ ۔

Wah-wah : ایک قسم کا بندر ۔

Wahabi/Wahabee : (n) [Arab. 'Wahhabi'.] وہابی؛ ایک اسلامی فرقے کا نام جس کا مذہبی تقشف مشہور ہے ۔ اس فرقے کا رکن ۔

Wahhabism/Wahabism : (n) وہابیت

Wahhabite/Wahabite : (n) وہابی ۔

Wahine : (n) [Maori & 'Hawaiian'.] عورت؛ بیوی؛ معشوقہ؛ محبوبہ؛ داشتہ۔

Wahine : (a) نسوانی؛ زنانہ؛ زنانی۔

Wahlen bergia : (n) [mod . L.] سدا بہار بوٹی کی ایک جنس۔

Wahoo : (n) [North American Indian.] شمالی امریکا کی ایک جھاڑی۔

Wahoo/Waahoo : (n) [Dakota 'wahu'.] امریکا کا ایک درخت جس کی لکڑی مضبوط ہوتی ہے۔

Wahoo : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی بڑی میکرل مچھلی۔

Wahoo : (interj) حرف فجائیہ (مخاطب کرنے، کثرت ظاہر کرنے یا جوش دکھانے کے لئے استعمال ہوتا ہے)۔

Waiata : (n) [Maori.] ایک قسم کا ماؤری نغمہ (کسی اہم واقعہ کی یاد میں) جو قبیلے کی تقریب میں گایا جاتا ہے۔

Waif : (n) [AFr.] (۱) لاوارث شے؛ خصوصاً وہ چیز جو ہَوا میں اڑ کر، پانی میں بہہ کر یا نامعلوم طریقے سے آگئی ہو۔ (۲) لاوارث جانور۔ (۳) آوارہ یا بےخانماں شخص؛ بے ٹھور ٹھکانا شخص۔ (٤) لاوارث بچہ۔

Waif : (a) (۱) لاوارث۔ (۲) (اسکاچستان) رائج؛ رواں؛ حاضر۔

Waif : (n) [ON 'Veif'.] (بحری) چھوٹا جھنڈا جو بطور سگنل استعمال ہوتا ہے۔

Waif : (n) کوئی چیز جو ہَوا سے اڑ کر آئی ہو؛ (دھواں کا) بادل؛ (بادل کی) دھاری۔

Waif : (v) جھنڈی کے ذریعہ اشارہ کرنا۔

Waifs and strays : (n) (۱) متفرق چیزیں۔ (۲) لاوارث بچے۔

Wail : (n) (۱) گریہ؛ آہ و زاری؛ نالہ؛ شیون۔ (۲) ماتم؛ نوحہ۔ (۳) دردناک بھیانک آواز۔ (٤) آہ؛ اوئی۔

Wail : (v) [ON. 'weils'.] (۱) بلند آواز سے رونا؛ آہ و زاری کرنا؛ گریہ و بکا کرنا؛ نالہ کرنا۔ (۲) ماتم کرنا؛ نوحہ کرنا؛ رونا (کسی کو)۔ (۳) دردناک بھیانک آواز سے چلنا (ہَوا وغیرہ کا)۔ (٤) (کسی چیز کو پانے کے لئے) دردناک طور پر رونا۔ (۵) رنجیدہ ہونا؛ رنج کرنا۔ (٦) غم آلودانہ طور پر بے اطمینانی کا اظہار کرنا۔

Wailer : (n) گریہ و زاری کرنے والا؛ نوحہ کرنے والا؛ خصوصاً پیشہ ور نوحہ گر؛ پیشہ ور کرائے کا ماتمی۔

Wailful : (a) (۱) درد ناک؛ دلدوز؛ غم ناک۔ (۲) غم آلود۔ (۳) (جانور) دردناک آواز نکالنے والا۔

Wailfully : (adv.) درد ناک طور پر؛ دلدوز انداز میں؛ نوحہ کرتے ہوئے۔

Wailing : (a) آہ وزاری؛ کرنے والا؛ نوحہ کرنے والا۔

Wailing : (n) گریہ؛ آہ وزاری؛ گریہ وبکا؛ نوحہ۔

Wailing place : (n) - Wailing-wall (۱) دیوار گریہ۔ (۲) دیکھو

Wailing-wall : (n) دیوار گریہ؛ بیت المقدس میں ہیکل سلیمانی کی دیوار کا بچا ہوا حصہ جہاں یہودی جمع ہو کر روتے ہیں۔

Wailingly : (adv.) آہ وزاری کرتے ہوئے؛ بلند آواز سے روتے ہوئے؛ دردناک آواز میں۔

Wain : (n) [OE. 'waeg(e)n'.] (۱) چھکڑا، خصوصاً وہ جس میں کسان غلہ وغیرہ لے جاتے ہیں۔ (۲) (شعر) گاڑی؛ بگھی۔ (۳) دبّ اکبر؛ بنات النعش؛ سات سہیلیوں کا جھمکا۔

Wainage : (n) [ON Fr. 'waaignier'.] جاگیردارانہ کاشتکاری کے آلات۔

Wainman : (n) گاڑی بان؛ چھکڑا چلانے والا۔

Wainscot [MLG. 'Wagenschot'.] (۱) اچھی قسم کا شاہ بلوط جو روس، جرمنی، اور ہالینڈ سے درآمد کیا جاتا ہے؛ شاہ بلوط کا لٹھا، تختہ یا تختہ بندی۔ (۲) شاہ بلوط یا دوسری لکڑی کی تختہ بندی؛ تختوں کا حاشیہ؛ لکڑی کے تختے جو کمرے کی دیواروں کے نیچے کے حصے میں چاروں طرف جڑے جاتے ہیں۔

Wainscot : (a) (۱) شاہ بلوط کا۔ (۲) شاہ بلوط سے مشابہ۔ (۳) شاہ بلوط کی تختہ بندی کی ہوئی۔

Wainscot : (v) تختہ بندی کرنا؛ تختوں کا حاشیہ لگانا (دیوار میں)۔

Wainscot chair : (n) شاہ بلوط کی بنی ہوئی ایک قسم کی بھاری کرسی ۔

Wainscot(t)ing : (n) (۱) تختہ بندی ۔ (۲) تختے جو دیوار پر جڑے جائیں ۔

Wainwright : (n) ویگنوں کو بنانے یا مرمت کرنے والا ۔

Wair : (v) [ME. 'Waren'.] (۱) خرچ کرنا؛ صرف کرنا ۔ (۲) اڑانا؛ اسراف کرنا؛ پھونک دینا ۔

Waist : (n) [Late ME. 'wast, waast'.] (۱) کمر؛ میان ۔ (۲) لمبی چیز کے بیچ کا پتلا یا تنگ حصہ ۔ (۳) جہاز کے بیچ کا حصہ ۔ (٤) لباس کی کمر؛ وہ حصہ جو کمر پر ہوتا ھے؛ وہ کپڑا جو گردن سے کمر تک ہوتا ھے؛ بلاؤز؛ شلوکہ ۔ (٥) (عورتوں کی) کمر کی پیٹی جس میں سایہ وغیرہ کس لیتی ہیں ۔ (٦) عورتوں کا سب کپڑوں کے نیچے پہننے کا لباس؛ بنیان ۔ (۷) دیکھو Waistline ۔

Waist anchor : (n) سب سے بڑا لنگر ۔

Waist band : (n) کمر کی پیٹی (خصوصاً لباس کی) ۔

Waist-belt : (n) دیکھو Waist-Band

Waist board : (n) جہاز کے درمیانی حصے کی عارضی تختہ بندی ۔

Waist-boat : (n) وہ کشتی جو جہاز کے درمیانی حصے میں رکھی رہتی ھے ۔

Waist-cloth : (n) لنگوٹی ۔

Waist-deep : (a) کمر تک؛ کمر کے برابر نیچا یا گہرا ۔

Waist-high : (a) کمر تک؛ کمر کے برابر اونچا ۔

Waist-line/Waistline : (n) (۱) کمر کی پیٹی ۔ (۲) کمر کی گولائی (پیمائش کے لحاظ سے) ۔

Waist sheet : (n) عمودی فولادی چادر جو ریل کے انجن کے بائلر کے درمیانی تنگ حصے کو انجن کے جسم سے جوڑے رہتی ھے ۔

Waistcoat : (n) (۱) واسکٹ؛ صدری؛ مرزئی؛ فتوحی ۔ (۲) واسکٹ سے مشابہ زنانہ لباس ۔

Under one's waist coat : سینے میں ۔

Waistcoated : (n) واسکٹ پہنے ہوئے ۔

Waistcoateer : (n) (تاریخ) گھٹیا درجے کی رنڈی؛ قحبہ، ککا بی ۔

Waistcoating : (n) واسکٹ بنانے کا کپڑا ۔

Waisted : (a) (۱) (مخصوص قسم کی) کمر والا ۔ (۲) کمر کی شکل کا ۔

Waister : (n) (۱) وہ ملاح جسے جہاز کے درمیانی حصے میں رکھا جاتا ھے ۔ (۲) نا تجربہ کار ملاح ۔

Waistless : (a) بے کمر؛ بد قطع؛ بد قوارہ؛ بھدا ۔

Wait : (n) [ON Fr.] (۱) گھات؛ تاک؛ کمین ۔ (۲) انتظار ۔ (۳) وقفہ؛ توقف؛ التوا ۔ (٤) (تھیٹر) ایکٹوں کے درمیان کا وقفہ ۔ (٥) گانے والوں کی ٹولی یا منڈلی؛ گویوں کا گروہ جو کرسمس میں گھر گھر گاتا ہوا پھرتا ھے ۔

To lie in or lay wait : دشمن کی گھات میں بیٹھنا ۔

Wait : (v) [ON Fr. 'waitier'.] (۱) انتظار کرنا؛ ٹھہرے رہنا؛ توقف کرنا؛ راہ دیکھنا؛ منتظر رہنا ۔ (۲) ویٹر (کھانے کی میز پر کام کرنے والے نوکر) کی خدمت انجام دینا؛ کھانا کھلانا ۔ (۳) پیش خدمت یا خواص کی خدمت انجام دینا ۔ (٤) (کھانے کے لئے) کسی کا انتظار کرنا ۔ (٥) دلہا یا دلہن کے ساتھ رہنا ۔ (٦) ضرورتوں کو پورا کرنا ۔ (۷) (گاہکوں کو) چیز فراہم کرنا ۔ (۸) رفاقت کرنا؛ ساتھ جانا ۔ (۹) رسمی ملاقات کے لئے کسی کے یہاں جانا ۔ (۱۰) تیار اور دستیاب ہونا ۔ (۱۱) عارضی طور پر پڑا رہنا ۔ (۱۲) کچھ دنوں تک وصول نہ ہونا ۔

To wait about/-around : (کسی چیز کے انتظار میں) آس پاس ٹہلتے رہنا؛ چکر کاٹتے رہنا ۔

To wait and see : انتظار کرنا؛ منتظر رہنا ۔

To wait at table : کھانا کھلانا؛ ویٹر کی خدمت انجام دینا ۔

To wait on : (۱) کسی مقام پر چکر کاٹنا ۔ (۲) (شکرے کے شکار میں) باز کا چکر کاٹتے رہنا (شکار کے انتظار میں) ۔

To wait one's (or the)time, home, opportunity : مناسب وقت یا موقعے کا انتظار کرنا ۔

Wait-a-bit : (n) جنوبی افریقہ کی بعض جھاڑیاں یا پودے ۔

Wait-a-while : (n) دیکھو Wait-a-bit

Wait for : (v) انتظار کرنا؛ منتظر رہنا ۔

Wait of : (v) دیکھو Wait for

Wait on/-upon : (v) (۱) خدمت میں حاضر رہنا؛ میز کے نوکر یا پیش خدمت کا کام انجام دینا ۔ (۲) (شاذ) ہمرکاب رہنا ۔ (۳) سلام کے لئے جانا ۔ (٤) بڑے آدمی سے ملنے کے لئے جانا ۔

To wait on hand and foot : تن دہی سے (کسی کی) خدمت کرنا ۔

Waiter : (n) (۱) Tower of London کا سنتری ۔ (۲) انتظار کرنے والا شخص ۔ (۳) ویٹر؛ خدمت گار؛ ملازم جو (ہوٹل وغیرہ میں) کھانا کھلاتا ھے ۔ (٤) سینی؛ کشتی ۔

Waiter upon Providence : (n) تقدیر کا منتظر ۔

Waitering : (n) ویٹر کا کام ۔

Waiting : (n) (۱) کسی چیز کا انتظار کرنے والا ۔ (۲) (کسی بڑے آدمی کی) خدمت کرنا؛ پیش خدمت ۔ (۳) عدالت میں حاضری ۔

In waiting : (۱) منتظر ۔ (۲) حاضر باش ۔

Waiting : (a) (۱) خدمت میں حاضر رہنے والا ۔ (۲) متوقع؛ منتظر؛ امیدوار ۔

Waiting game : (n) (کھیل وغیرہ میں) وہ حکمت عملی جس میں مناسب موقع کے انتظار میں کچھ کھلاڑی شروع میں کھیل کا مظاہرہ نہیں کرتے ہیں ۔

Waiting hall : (n) انتظار گاہ ۔

Waiting list/Wait- : (n) نوکری کے منتظر لوگوں کی فہرست ۔

Waiting-maid : (n) ذاتی خدمت گار عورت ۔

Waiting man : (n) خاص خدمت گار ۔

Waiting move : (n) شطرنج کی ایک چال ۔

Waiting period : (n) معذوری کے بعد بیمے کی وہ مدت جس میں بیمہ شدہ شخص کو کوئی منافع نہیں ملتا ھے ۔

Waiting room : (n) انتظار کا کمرہ؛ ویٹنگ روم (خصوصاً ریل کے اسٹیشن کا) ۔

Waiting table : (n) بغلی میز (جس پر کھانا پیش کیا جاتا ھے) ۔

Waiting woman : (n) ذاتی نوکرانی؛ خاص خادمہ ۔

Waitress : (n) ویٹرس؛ خادمہ یا ملازمہ جو کھانا کھلاتی ھے ۔

Waive : (v) [AFr. 'weyver'.] (۱) (تاریخ، قانون) (عورت کو) قانون کی حمایت سے محروم کرنا؛ زائدہ قانون قرار دینا ۔ (۲) (تاریخ ، قانون) چھوڑ دینا (مال مسروقہ) ۔ (۳) (قانون) چھوڑ دینا؛ دست کش ہو جانا؛ ترک کردینا؛ تج دینا (حق، دعویٰ وغیرہ) ۔ (٤) دست بردار ہوجانا؛ احتراز کرنا ؛ پرہیز کرنا ۔ (٥) ٹال جانا ؛ بچ نکلنا؛ گریز کرنا ۔ (٦) (کسی قانون ، قاعدہ وغیرہ کے) نفاذ کو روکنا؛ استثنا کرنا ۔ (۷) باز رہنا ۔ (۸) ہاتھ کے اشارے سے روکنا ، الگ کرنا یا چھوڑ دینا ۔ (۹) ملتوی کرنا ۔

Waiver : (n) (قانون) حقوق سے دست برداری؛ باز نامہ ۔

Waiver Clause : (n) مشترک کمپنی کے کیفیت نامہ کی ایک شق جس کے ذریعہ شرکاء کمپنی ایکٹ کی قانونی دفعات سے باہر آپس میں معاہدہ کر سکتے ہیں جس کے تحت کیفیت نامے میں انجمن سرمایہ مشترک بنانے والوں کے درمیان معاہدے کے متعلق بعض شقوں کو شامل کرنے کا مطالبہ کر سکتے ہیں ۔

Waiver premium : (n) بیمہ پالیسی کی ایک شق جس کے تحت مخصوص حالت میں پریمیم دیئے بغیر پالیسی جاری رہتی ھے ۔

Waiwai/Woyawai/Woyaway : (n) برازیل، برٹش گیانا اور سرینام (Surinam) کے سرحدی علاقوں کے باشندے یا ان کی زبان ۔

Wajang: (n) انڈونیشیا اور خصوصاً جاوا کا ایک ڈرامہ جس میں مذہبی واقعات پیش کئے جاتے ہیں ۔

Waka : (n) [Maori.] ڈونگا؛ چھوٹی کشتی؛ ماوری کی سمندر میں چلنے والی کشتی ۔

Wakan/Wakanda/Wakon/Wakonda : (n) [Siouan] ایک فوق فطرت قوت جو (شمالی امریکا کے دیسی باشندوں کی نسل) سو (Sious) کے عقیدے کے

مطابق ہر بے جان اور جاندار چیز میں کسی نہ کسی قدر موجود رہتی ہے ۔

Wakari : (n) [Native name.] جنوبی امریکا کا ایک قسم کا بندر ۔

Wake : (n) [OE. 'Wacu'.] (۱) بے خوابی؛ بیداری ۔ (۲) (آئرستان) شب بیداری (جو لاش کے پاس بیٹھ کر کی جاتی ہے)؛ غریب آئرستانی کا مردے کے پاس بیٹھ کر خوشی منانا ۔ (۳) گرجے کی سال گرہ؛ کسی گرجے کے وقف کئے جانے کی سالانہ یادگار جو رات بھر جاگ کر مناتے ہیں ؛ رتجگا؛ رت جگے کا میلہ ۔

Wake : (n) [MLG.] (۱) پانی کی ایک ہموار لکیر جو جہاز کے چلنے کی حالت میں اس کے پیچھے بن جاتی ہے۔ (۲) (مجازاً) اس سے مشابہ کوئی چیز ۔ (۳) جہاز کا راستہ ۔

In the wake of : (۱) پیچھے پیچھے ۔(۲) تقلید میں : نتیجے کے طور پر ۔

To fetch (get, get into, have) the wake of : (تعاقب کئے جانے والے جہاز کے) بہت قریب آجانا ۔

Wake : (a) دیکھو Awake

Wake : (v) [OE. 'wacan'.] (۱) جاگنا؛ بیدار ہونا ۔(۲) جگانا؛ بیدار کرنا ۔ (۳) (مجازاً) غفلت وغیرہ سے بیدار کرنا یا ہونا؛ چونکنا یا چونکانا؛ ہوشیار کرنا یا ہونا ۔(٤) (قدیم) جاگتا ہونا ۔ (٥) زندہ ہونا؛ جی اٹھنا؛ زندہ کرنا؛ جلانا ۔ (٦) (آئرستان) مردے کے پاس بیٹھ کر جاگنا؛ رات کو مردے کے پاس بیٹھ کر رونا پیٹنا یا خوشی منانا جس کا رواج آئرستان کے غریبوں میں ہے) ۔ (۷) ہلچل مچا دینا؛ گونج جانا (شوروغل سے) ۔(۸) رات کی پہرہ داری کرنا ۔ (۹) رات میں جاگ کر عبادت کرنا ۔ (۱۰) (قدیم) (سوئے ہوئے افراد کی) پہرہ داری کرنا ۔ (۱۱) خبردار ہو جانا؛ آگاہ ہو جانا ۔ (۱٤) اکسانا؛ ابھارنا؛ حرکت پیدا کرنا؛ مشتعل کرنا ۔

To keep waking : سونے نہ دینا؛ چوکس رکھنا ۔

To wake snakes : (عام ) گڑبڑ پیدا کرنا؛ مصیبت کھڑی کرنا ۔

Wake gain : (n) جہاز کے دھکیلو کے دباؤ میں اضافہ جو پن لیکھ کی پیش حرکت سے ہوتا ہے ۔

Wake-robin : (n) [Origin unkn.] جنگلی سوسن؛ ارم؛ ایک جنگلی پودا ۔

Wake-up : (n) دیکھو Flicker

Wake-up : (n) (آسٹریلیا) ہوشیار شخص؛ وہ شخص جو بیوقوف نہ بن سکے ۔

Wakeel : (n) دیکھو Vakeel

Wakeful : (a) (۱) جاگتا ہوا؛ بیدار؛ بے خواب ۔(۲) (مجازاً) چوکس؛ ہوشیار ۔ (۳) بے چین؛ بے خواب؛ جو سو نہ سکے ۔ (٤) بے خوابی میں گزرنے والی (بات) ۔(٥) جاگتا (خواب) ۔

Wakefully : (adv.) (۱) جاگتے ہوئے؛ بےخوابی کی حالت میں ۔ (۲) چوکسی سے؛ ہوشیاری سے ۔

Wakefulness : (n) (۱) بے خوابی ۔(۲) چوکسی ؛ ہوشیاری ۔

Wakeless : (a) گہری غفلت کی (نیند) ۔

Wakeman : (n) (قدیم) پہرہ دار؛ چوکیدار ؛ محافظ ۔

Waken : (v) [ON. 'vakna'.] (۱) جاگنا؛ جگنا؛ بیدار ہونا ۔ (۲) غفلت وغیرہ سے بیدار ہونا؛ بیدار کرنا؛ چونکنا؛ چونکانا ۔ (۳) مشتعل کرنا؛ اکسانا؛ ابھارنا ۔ (٤) (اسکاتستانی قانون) (قانونی کاروائی کو) ایک سال ایک دن کے بعد پھر سے بحال کرنا ۔

Wakened : (a) جاگا ہوا؛ بیدار ۔

Wakener : (n) جگانے والا؛ بیدار کرنے والا شخص ۔

Wakening : (a) جگانے والا؛ بیدار کرنےوالا؛ چوکنّا کرنےوالا ۔

Wakening : (n) بیداری؛ جاگ؛ چوکسی ۔

Waker : (n) (۱) دیکھو Wakener ۔(۲) جسے جگایا جائے ۔

Wakerife : (a) [f. Wake + rife.] بیدار؛ چوکس ؛ چوکنا؛ ہوشیار ۔

Wakhi : (n) ہندوکش کےشمالی نشیب کے رہنےوالےباشندے ۔

Waking : (a) (۱) بیدار؛ ہوشیار؛ چوکس ۔(۲) جاگنے والے سے متعلق ۔

Waking : (n) بیداری؛ چوکسی؛ ہوشیاری ۔

Waking dream : (n) (۱) محویت کا عالم۔(۲) شیخ چلی کا سا منصوبہ؛ خیالی پلاؤ۔

Waking hour : (n) بیداری کے اوقات۔

Wakon : (n) [Dakota 'wakan'.] دیکھو Manitou

Walach/Wallach : دیکھو Valch

Walachian/Wallachian : (n) [f. Walachia, one of the two principalities which united to form the kingdom of Rumania.] (۱) ویلیکیا ؛ ویلیکیا کا باشندہ ۔ (۲) ویلیکیا کی بھیڑ ۔(۳) ویلیکیا کی زبان؛ ویلاکی زبان۔

Walachian/Wallachian : (a) ویلیکیا کا یا اس سے متعلق؛ ویلاکی۔

Walcheren : (n) [f. The name of a Dutch island at the month of the Scheldt.] ایک ولندیزی جزیرہ۔

Walchia : (n) [mod. L.] متحجر صنوبری درختوں کی ایک جنس۔

Waldenses : (n) [med. L.] والڈومی؛ عیسائیوں کے ایک غیر مقلد فرقے کا نام (ابتدا ۱۱۷۰ء بانی پیٹر والڈو ۔سولھویں اور سترھویں صدی عیسوی میں اس فرقے پر شدید مظالم کئے گئے تھے ۔ بیڈ مانٹ، ڈامن اور پراونس کی وادیوں میں اس کے افراد اب تک موجود ہیں۔

Waldensian : (a) والڈومی فرقے کا۔

Waldeyer's plasma cell : (n) [after Heinrich W. G.von waldeyer Hartz a German anatomist.] موٹا دانے دار موصل نسیجی خلیہ جو شریانوں کے گرد پایا جاتا ھے۔

Waldeyer 's vascular payer : (n) (تشریح) بیضہ دان کی عروقی پرت۔

Waldflote : (n) [G.] ایک قسم کا ساز۔

Waldflute : (n) [G.] دیکھو Waldflote

Waldheimia : (n) [mod. L.] بازو پایہ (جانوروں کی) ایک جنس۔

Waldhorn : (n) [MHG. 'walthron'.] ایک قسم کا باجا۔

Waldmeister : (n) [G.] ایک قسم کی یورپی خوشبودار بوٹی۔

Waldorf salad : (n) [f. Waldorf-Astoria Hotel, New York.] ایک قسم کا سلاد جو سیب کی قاش، اجمود اور جوز وغیرہ سے بنتا ھے۔

Waldsteinia : (n) [fr.] (۱) سدا بہار جڑی بوٹیوں کی ایک جنس۔(۲) آسٹریلیا کے ماہرِ نباتات کا نام۔

Wale : (n) [Late OE. 'Walu'.] (۱) بدھی؛ برت : ابھرا نشان جو چھڑی یا کوڑے کی چوٹ سے گوشت پر پڑ جاتا ھے؛ لاس ۔ (۲) (پارچہ بافی) دھاری ۔ (۳) (بحری) جہاز کا بالائی کنارہ ۔(٤) کھم بند ۔ (٥) (ٹوکری سازی) ٹوکری کے گرد کی افقی پٹی۔

Wale : (n) [ON. 'val'.] (۱) پسند؛ انتخاب ۔(۲) منتخب چیز؛ پسند کی ھوئی چیز؛ پسندیدہ شخص۔

Wale : (v) (۱) چننا؛ انتخاب کرنا؛ چھانٹنا ۔(۲) پسند کرنا؛ چھانٹ لینا ۔ (۳) (کوئلے کی کان) کوئلے کو ہاتھ سے صاف کرنا۔

Wale : (v) (۱) بدّھیاں ڈال دینا ۔ (۲) کھم بند لگانا ۔ (۳) (فوج) ٹٹی یا تیلیوں کی ٹوکری بنانا ۔ (٤) ٹوکری میں افقی پٹیاں لگانا۔

Wale knot : (n) گرہ جو رسی کے سرے پر دی جاتی ھے تاکہ رسی کے جوڑ یا بل نہ کھلیں۔

Wale-piece : (n) ایک افقی بلّی یا لکڑی جو ڈھانچے میں باندھ دی جاتی ھے تاکہ مستحکم رھے ؛ کھم بند۔

Waled : (a) دھاری دار۔

Walee : (n) ولی۔

Waler : (n) [f. Wales (for New South Wales.)] آسٹریلیا سے برآمد کیا ھوا گھوڑا (خصوصاً نیوساؤتھ ویلز سے)۔

Waler/Whaler : (n) کھم بند۔

Wales : (n) ویلز؛ برطانیہ عظمیٰ کے ایک صوبے کا نام ھے جہاں ویلز قوم آباد ھے۔

Prince of Wales : شہزادہ ویلز؛ ولی عہد برطانیہ کا خطاب۔

Wales : (a) ویلز کا؛ ویلز سے متعلق۔

**Walhalla :** دیکھو Valhalla

**Wali : (n) [Arab. 'al-wali'.]** دیکھو Vali

**Wali : (n) [Arab. 'waliy']** ولی

**Walie : (n)** (۱) عمدہ؛ شاندار؛ مضبوط ۔(۲) دیکھو Wally ۔

**Waling : (n)** کھم بند ۔

**Walise :** دیکھو Valise

**Walk : (n)** (۱) چال؛ چلنے کا انداز ۔(۲) چہل قدمی؛ پیدل سیر ۔(۳) ٹہلنے کی جگہ؛ روش؛ پٹری؛ خیابان ۔ (٤) رستہ؛ پگڈنڈی؛ خونچے والے کی گشت کا راستہ ۔ (٥) جلوس؛ رسمی یا تقریبی گشت ۔ (٦) گھوڑے کی سب سے آہستہ چال ؛ قدم ۔ (۷) چہل قدمی کی دوڑ ۔ (۸) (مجازاً) طور طریقہ؛ چلن؛ راہ و روش ۔ (۹) (کلیسا) غلام گردش؛ محراب دار چھتا ۔(۱۰) زمین کا لمبا سا ٹکڑا جس پر کھڑے ہو کر رسی بٹتے ہیں ۔ (۱۱) جنگل کا وہ راستہ جس پر انتظامی افسران معائنہ کے لئے جاتے ہیں (جو عموماً مدور ہوتا ہے) ۔ (۱۲) جنگل کا وہ حصہ جو افسرجنگلات کی نگرانی میں ہو۔(۱۳) (جزائر غرب الہند) مزرعہ؛ شجر زار ۔(۱٤) وہ جگہ جہاں پرند دوڑ سکتے ہیں۔(۱٥) لڑنے والے مرغ کے رکھنے کی جگہ ۔(۱٦) وہ گھر یا فارم وغیرہ جہاں کتے کو ماحول سے مانوس ہونے کے لئے رکھتے ہیں ۔(۱۷) مقررہ گشت (گشتی افسر، تاجر وغیرہ کا) ۔ (۱۸) چہل قدمی کرنے والے راستے کی لمبائی ۔(۱۹) چہل قدمی کا راستہ ۔ (۲۰) شعبہ ؛ صیغہ ۔ (۲۱) مرتبہ ؛ درجہ ؛ طبقہ؛ رتبہ ۔(۲۲) دیکھو Walk-out یا Departure ۔ (۲۳) آگے کا راستہ یا سفر ۔ (۲٤) (کسی اوزار کا) ارتعاش وغیرہ کی وجہ سے مقررہ مقام سے کھسک جانا ۔ (۲٥) ربط؛ راہ ورسم ۔(۲٦) باغ یا کھیل کود کے میدان کا چوڑا راستہ ۔(۲۷) پیدل پٹری ۔ (۲۸) سیرگاہ؛ ٹھنڈی سڑک (شہر یا شہر کے نزدیک کی) ۔(۲۹) مدور راستہ جس پر چکی چلانے والے گھوڑے چلتے ہیں ۔

**At walk :** (مختلف ماحول سے، مانوس ہونے کےلئے) کاٹج یا فارم میں رکھا ہوا (کتا)۔

**Cock of the walk :** وہ شخص جس کی برتری اپنے حلقے میں مسلمہ ہو ۔

**In a walk :** آسانی سے؛ بغیر محنت یامقابلے کے ۔

**To take a walk :** چہل قدمی کرنا؛ سیر کرنا ۔

**To put or send to walk :** مختلف قسم کے ماحول سے مانوس ہونے کے لئے کتے کو کاٹج یافارم وغیرہ پر بھیجنا ۔

**Walk : (v) [OE. 'wealcan'.]** (۱) چلنا ۔(۲) پیدل چلنا (دوڑنے کے مقابلے میں) ۔ (۳) معمولی چال سے چلنا؛ ٹہلتے ہوئے چلنا ۔ (٤) (گھوڑے کا) قدم چلنا؛ سب سے آہستہ چال سے چلنا ۔(٥) چل کر جانا یا آنا ۔ (٦) (بھوت کا) دکھائی دینا؛ نظر آنا؛ (مردے کا) بھوت بن جانا۔ (۷) (کسی چیز پر) چلنا؛ (مجازاً) زندگی بسر کرنا (کسی خاص طریقے سے)؛ (کوئی خاص طرز عمل) اختیار کرنا ۔(۸) ساتھ لے کر چلنا؛ چلانا؛ پیدل چلانا؛ قدم چلانا (گھوڑے کا) ۔ (۹) پیدل چلنے میں مقابلہ کرنا ۔(۱۰) (کتے کے پلے کو) سدھارنا ۔ (۱۱) چہل قدمی کرنا؛ سیر کرنا ۔(۱۲) (جبراً) چلا جانا؛ (عام) مرنا ۔(۱۳) دورہ کرنا؛ دورے پر نکلنا؛ جلوس میں جانا ۔ (۱٤) (آکسفورڈ یونیورسٹی میں پراکٹر کا) رات میں دورے پر نکلنا؛ (پراکٹر کا) جلسۂ تقسیم اسناد میں ڈگریاں دینا ۔(۱٥) دیکھو Walk-into۔ (۱٦) (شکار میں) پرندوں کو اڑانا (شکاری کتے کے ذریعے) ۔ (۱۷) کتے کے بچے کو سدھارنے کے لئے لینا ۔ (۱۸) لڑنے والے مرغ کو اس کی مخصوص جگہ پر رکھنا ۔ (۱۹) (Cribbage کھیل میں) اپنے کھونٹے آگے بڑھانا یا مخاطب کی کھونٹی کو پیچھے کر دینا ۔ (دھوکا دینے کے لئے) ۔ (۲۰) (شادی سے قبل) محبت اور راز و نیاز کی باتیں کرنے کے لئے چہل قدمی کرنا ۔ (۲۱) نیند میں چلنا ۔(۲۲) آہستہ خرامی سے چلنا یا ترقی کرنا ۔ (۲۳) آہستہ چلنا (کسی چیز کو لے کر) ۔ (۲٤) (off کے ساتھ) یکایک چلا جانا؛ بھاگ جانا؛ ایک دم سے چل دینا ۔ (۲٥) متقی ہونا؛ پرہیزگار ہونا؛ (خدا کا) مقرب ہونا ۔ (۲٦) چلنے کے انداز میں رقص کرنا ۔

**To walk off with :** (۱) لے بھاگنا؛ چرا لے جانا؛ اڑا لے جانا ۔(۲) برتری حاصل کر لینا ۔(۳) آسانی سے جیت لینا ۔

**To walk in one's sleep :** نیند میں چلنا ۔

**To walk on crutches :** بیساکھی کے سہارے چلنا ۔

**To walk one's chalk :** اچانک چلا جانا؛ یک بیک چل دینا ۔

To walk one's round : دورہ کرنا؛ گشت کرنا ۔

To walk on foot : پیدل چلنا ۔

To walk out (with) : (کسی سے) عاشقانہ تعلقات رکھنا (خصوصاً شادی کرنے کے لئے) ۔

To walk over the course : (۱) (گھڑ دوڑ میں) گھوڑے کا قدم چل کر جیتنا (جبکہ مقابلے میں کوئی دوسرا گھوڑا نہ ہو) ۔ (۲) (مجازاً) بڑی آسانی سے فتح پانا (حریف پر) ۔

To walk round : آسانی سے شکست دے دینا ۔

To walk Spanish : (۱) کالر یا پینٹ کے سرین والے حصے کو پکڑ کر اٹھایا جانا تاکہ پنجوں کے بل چلے ۔ (۲) برخاست ہو کر چلا جانا ۔

To walk the chalk : (عام) (کسی شخص کا یہ ثابت کرنے کے لئے کہ وہ نشے میں نہیں ہے پولس کے سپاہی کے سامنے) کھینچی ہوئی لکیروں کے بیچ میں اس طرح چلنا کہ قدم نہ بہکے ۔

To walk the deck/-quarter-deck : (بحری) (افسروں کا) عرشے پر جانا ۔

To walk the floor : (تکلیف یا پریشانی کی وجہ سے) کمرے میں ٹہلنا ۔

To walk the hospital(s) /-ward : علم طب یا ڈاکٹری کی تعلیم حاصل کرنا ۔

To walk the plank : (۱) جہاز کے کنارے کے تختے پر آنکھوں پر پٹی باندھ کر چلنا (بحری ڈاکو اپنے اسیر کی آنکھوں پر پٹی باندھ کر انہیں اس تختے پر چلنے کے لئے مجبور کرتے جو سمندر میں لگا ہوتا ہے یہ ان کا انداز قتل ہے) ۔ (۲) (مجازاً) کسی عہدے یا رتبے کو جبراً چھوڑنا ۔

To walk the street : کسبی کا پیشہ کرنا؛ کسبی ہونا ۔

To walk through (a dance) : چلنے کے انداز میں رقص کرنا ۔

To walk together : (کسی سے) عاشقانہ تعلقات رکھنا (شادی کرنے کی غرض سے) ۔

To walk upon air : اترانا؛ خوشی سے پھولے نہ سمانا ۔

To walk with (a stick) : چھڑی لے کر ٹہلنا ۔

To walk with God : متقی ہونا؛ خدا کا مقرب ہونا ۔

Walk : (v) [(M) LG. (M) Du. 'walken'.] (کپڑے کو) صاف اور دبیز بنانا ۔

Walk-about : (v) ٹہلنا؛ مٹرگشت کرنا ۔

Walk-about : (n) (۱) پا پیادہ تفریحی سفر ۔ (۲) آسٹریلوی آدی باسیوں کی مختصرخانہ بدوش زندگی ۔ (۳) کسی مقبول شخص کی غیر رسمی چہل قدمی ۔

Walk-about disease : (n) گھوڑوں کے جگر کی ایک بیماری ۔

Walk-around : (n) (۱) ایک قسم کی چکی جسے بیلوں کے ذریعہ چلایا جاتا ہے ۔ (۲) (حبشیوں کا ایک رقص جس میں بڑا گھیر بنا کر ناچتے ہیں؛ اس رقص کی موسیقی ۔ (۳) سرکس کا ایک کھیل جس میں مسخرے دائرے میں چل کر کرتب دکھاتے پھرتے ہیں ۔

Walk-around/-bottle/-oxygen bottle/-oxygen unit : (n) آکسیجن کا ہلکا بیلن جو ہوا باز اپنے ساتھ رکھتے ہیں ۔

Walk away : (n) (۱) وہ دوڑ جس میں جیتنے والا دوسرے حریفوں کو پیچھے چھوڑ کر آخرمیں آہستہ دوڑتا ہے ۔ (۲) آہستہ سے جیتا ہوا مقابلہ ۔ (۳) آسانی سے کیا ہوا کام ۔ (٤) پاپیادہ مفرور قیدی ۔

Walk away from : (v) (۱) آسانی سے شکست دینا ۔ (۲) (کسی حادثے سے) معمولی چوٹ کے ساتھ یا صاف بچ جانا ۔ (۳) آگے بڑھ جانا (ساتھ چلنے والے سے) ۔

Walk away with : (v) (۱) آسانی سےشکست دینا ۔ (۲) آسانی سے (دوسرے پر) غالب آجانا ۔

Walk back : (v) جرِّ ثقیل، بادبان وغیرہ کے رسّے کو ڈھیلا کرنا ۔

Walk-clerk : (n) بینک کا وہ کلرک جس کا کام مخصوص علاقے میں بل کو جمع کرنا ہوتا ہے ۔

Walk down : (v) (۱) چل کر زہر کے اثر کو زائل کرنا ۔ (۲) چل کر تھک جانا؛ (کسی سے) زیادہ دور تک

چلنا ۔ (۳) (جنگلی گھوڑوں کو) دوڑا کر اور تھکا کر پکڑ نا ۔

**Walk-in : (a)** (۱) بہت بڑا (جس میں چلا جا سکتا ھی) (مثلاً ریفری جیریٹر وغیرہ میں) ۔ (۲) جس میں پیش کمرہ کے بغیر سیدھا جایا جا سکے ۔ (۳) چلتا پھرتا ۔

**Walk-in : (n)** بہت بڑا خنک ساز یا سرد آبہ ۔

**Walk into : (v)** (۱) زبردست حملہ کرنا ۔ (۲) بری طرح خبر لینا؛ گالیاں دینا ۔ (۳) پیٹ بھر کر کھانا (کوئی چیز) ۔ (٤) خوب مرمّت کرنا؛ ٹھوکنا ۔ (٥) جلد ختم کر دینا (کسی چیز کا) ۔

**Walk-in-walk-out : (a)** منقولہ وغیرمنقولہ (جائداد کی فروخت) ۔

**Walk-mill : (n)** مل یا چکی جسے گھوڑے (آہستہ آہستہ چل کر) چلاتے ہیں ۔

**Walk-mill : (n)** (کپڑے کو) صاف کرنے اور دبیزبنانےکی مِل ۔

**Walk off : (v)** (پیدل چل کر) چھٹکارا پانا ۔

**Walk of life : (n)** شعبہء زندگی؛ پیشہ؛ شغل ۔

**Walk on : (v)** (تھیٹر) نمائشی ایکٹر کا پارٹ ادا کرنا ۔

**Walk-on : (n)** (۱) نمائشی ایکٹر کا پارٹ؛ خاموش کردار ۔ (۲) نمائشی ایکٹر ۔

**Walk out : (v)** (۱) ہڑتال کرنا ۔ (۲) لمبے قدموں سے چلنا ۔ (۳) ناراضگی کے اظہار کے طور پر باہر چلا جانا؛ اچانک اور غصہ ہو کر چلا جانا ۔

**Walk out : (n)** (۱) مزدوروں کی ہڑتال ۔ (۲) ناراضگی کا اظہار کرنے کے لئے جلسے، کانفرنس وغیرہ سے چلاجانا ۔ (۳) متوقع خریدار جو دکان سے کچھ لئے بغیر چلا جائے یا اس کا چلا جانا۔ (٤) (کسی مجلس سے) مسلسل غیرحاضری (ناراضگی کے اظہار کے طور پر) ۔

**Walk out on : (v)** (۱) یکایک چھوڑ دینا ؛ نامکمل چھوڑ دینا ۔ (۲) وقت پر ساتھ چھوڑ دینا ۔

**Walk over : (v)** (گھڑ دوڑ میں) مقابلے میں دوسرے حریف کےموجود نہ ہونے کی وجہ سے مقررہ فاصلہ اطمینان سے قدم چلا کر گھوڑے سےطے کرنا ۔

**Walk-over : (n)** (۱) وہ گھڑ دوڑ جس میں صرف ایک گھوڑا ہو ۔ (۲) دوسرے حریف کی موجودگی میں مقررہ فاصلہ اطمینان سے ٹہلتے ہوئے طے کرنا۔ (۳) یک طرفہ مقابلہ؛ آسان فتح؛ آسانی سے حاصل کی ہوئی چیز؛ آسان کام ۔ (٤) ایک قسم کی پیراکی کا کرتب ۔

**Walk over/Walk all over : (n)** خواہش یا جذبے کا احترام نہ کرنا؛ برا سلوک کرنا ۔

**Walk-round : (n)** دیکھو Walk-around

**Walk through : (v)** (۱) ڈرامے، منظر، یا پارٹ کی رسمی ریہرسل (تماشے کی مشق) ۔ (۲) ٹیلی ویژن پر کیمرے کے بغیر ریہرسل ۔ (۳) پیدل چلنے والوں کے لئے زمین دوز راستہ ۔

**Walk-trot : (a)** قدم، پویہ اور دلکی چلنے والا (گھوڑا) ۔

**Walk up : (v)** (۱) (شکار) (پرندوں یا دودھ پلانے والے جانوروں کو) اڑانا ۔ (۲) (اسٹیج کے) چوکھٹے میں لگےپردہء منظر کو کھڑا کرنا ۔ (۳) تیزی سے چلنا ۔

**Walk-up : (a)** (۱) اس عمارت کی بالائی منزل پر واقع جس میں مرفاع (Lift) نہ ہو ۔ (۲) باہر کا ۔

**Walk-up : (n)** (۱) بغیرمرفاع (لفٹ) کی کئی منزلہ عمارت ۔ (۲) بے مرفاع کی عمارت کی بالائی منزل کا کمرہ یا جائے تجارت ۔ (۳) جانوروں کو پھندے میں پھانسنے کا ایک طریقہ جس میں پھندے نزدیک نزدیک رکھے جاتے ہیں ۔

**Walk way : (n)** (۱) چہل قدمی کا راستہ؛ روش؛ پٹری ؛ خیابان ۔ (۲) (باغ وغیرہ میں) پیدل چلنے کا راستہ ۔ (۳) فیکٹری، ہوٹل وغیرہ کا وہ راستہ جس سےمزدور کام کے دوران آتے جاتے ہیں ۔ (٤) وہ راستہ جو مکان کی دہلیز کو پیدل پٹری سے ملاتا ھے ۔

**Walkable : (a)** (۱) پیدل چلنے کے قابل ۔ (۲) جہاں تک پیدل جایا جاسکے ۔

**Walked : (a)** (۱) پیٹ کر دبیز بنایا ہوا (کپڑا) ۔ (۲) بھرا ہوا؛ نمدہ دیا ہوا ۔

**Walker : (n)** (۱) چلنے والا؛ پیدل چلنے والا ۔ (۲) (شکار میں) تیتر کو اڑانے والا ۔ (۳) چلنے والے پتنگے یا پرندے؛ پتنگا جس کی شکل چھڑی سے مشابہ

ہوتی ہے ۔ (٤) چہل قدمی کی دوڑ میں شرکت کرنے والا ۔ (٥) چلتا پھرتا مریض ۔ (٦) پہیے دار چوکھٹا جس کے ذریعے سے چلنا سیکھتے ہیں ۔ (٧) معذور آدمی کا وہ آلہ جس کے ذریعے وہ چلنےکی مشق کرتا ہے ۔ (٨) چہل قدمی کا جوتا ۔

Walker : (n) [OE. 'wealcere'.] (کپڑے کو) صاف کرنے یا موٹا بنانے والا ۔

Walker/Walker hound : (n) ایک قسم کا کتا ۔

Walker-on : (n) وہ ایکٹر جو اسٹیج پر چلتا ہے ، بولتا نہیں ۔

Walkerite : (n) انتہا پسند کالوینی فرقے کا رکن (جسے جان واکر نے آئرستان میں قائم کیا تھا) ۔

Walkerite : (n) [Named by Heddle, after Prof. Walker.] (معدنیات ) دیکھو Pectolite ۔

Walkie : (n) اسباب ڈھونے والی گاڑی جس کو ڈھکیل کر چلایا جاتا ہے ۔

Walkie-lookie : (n) دستی ٹیلیویژن کیمرہ ۔

Walkie-talkie/Walk-talky : (n) بیٹری سے چلنے والا، ریڈیو سٹ جس سے آواز سنی اور بھیجی جا سکتی ہے ۔

Walking : (n) (١) چہل قدمی؛ پیدل سیر کرنا؛ چلنا ۔ (٢) چال؛ چلنےکا انداز ۔ (٣) طریقہ؛ طرزعمل ۔ (٤) خواب خرامی ۔ (٥) پاپیادہ سفر ؛ پیدل سفر کی دوری ۔ (٦) (رستے یا سڑک کا) پیدل چلنے کے قابل ہونا ۔

Walking : (a) (١) سفری ۔ (٢) ادھرادھر پھرنےوالا ۔ (٣) پیدل چلنے والا ۔ (٤) انسان کی طرح چلنے والا ۔ (٥) نظر آنے والا (بھوت)؛ دکھائی پڑنے والا؛ (٦) پیروں سے چلنے والا (پرندہ) (جو نہ اڑ سکے نہ تیر سکے) ۔ (٧) جسے پاپیادہ شخص چلائے یا لے جائے ۔ (٨) چلتا پھرتا (مریض) ۔ (٩) بہت زیادہ چلنے والا ۔ (١٠) جہاں پیدل چلا جا سکے ۔

Walking boss : (n) دیکھو Foreman

Walking cast : (n) (جراحی) وہ پلاسٹر جس میں ایڑی لگی رہتی ہے اور اس کے لگانے کے بعد مریض چل پھر سکتا ہے ۔

Walking chair : (n) کرسی جس پر بچوں کو چلنا سکھاتے ہیں ۔

Walking corpse : (n) چلتا پھرتا مردہ (نیز مجازاً) ۔

Walking-day : (n) وہ دن جس میں بچے جلوس کی شکل میں نکلتے ہیں ۔

Walking delegate : (n) مزدوروں کی انجمن کا عہدہ دار جو دوڑ دھوپ کرتا ہے؛ سفیر ۔

Walking dictionary : (n) مجسم لغت؛ زندہ لغت؛ وسیع معلومات رکھنے والا ۔

Walking disease : (n) دیکھو Walk-about disease

Walking-dress : (n) سیر کے کپڑے ۔

Walking encyclopaedia : (n) مجسم قاموس؛ وسیع معلومات رکھنے والا ۔

Walking fern : (n) شمالی امریکا کا فرن جس کے ورق جھک کر زمین میں جڑ پکڑ لیتے ہیں ۔

Walking fish : (n) ان مچھلیوں میں سے کوئی ایک جو آکسیجن کو محفوظ رکھتی ہیں اور اس کی وجہ سے پانی سے باہر آکر بھی کئی دنوں تک زندہ رہتی ہیں ۔

Walking foot : (n) مفصل پا کا ایک زائدہ جس کے سہارے وہ وہ چلتا ہے ۔

Walking gentleman : (n) نمائشی ایکٹر جسے وہ پارٹ دیئے جاتے ہیں جن میں ظاہری وجاہت کی ضرورت ہو، فن کی قابلیت درکار نہ ہو ۔

Walking heel : (n) (١) ایک قسم کی چوڑی اور نیچی ایڑی جو عورتوں کے جوتے میں لگتی ہے۔ (٢) وہ ایڑی جو پیر میں لگے پلاسٹر کے ساتھ لگائی جاتی ہے ۔

Walking lady : (n) نمائشی ایکٹریس جسےوہ پارٹ دیئے جاتے ہیں جن میں ظاہری وجاہت کی ضرورت ہو، فن کی قابلیت درکار نہ ہو ۔

Walking leaf : (n) (١) دیکھو Walking fern ۔ (٢) برگ نماحشرہ؛ کیڑا جس کی شکل پتی کی طرح ہوتی ہے ۔

Walking leg : (n) مفصل پا کا ایک زائدہ جس کے سہارے وہ چلتا ہے ۔

Walking library : (n) چلتا پھرتا کتب خانہ ؛ بہت وسیع معلومات رکھنے والا ۔

Walking line : (n) زمینوں کی چوڑائی کی خیالی لکیر ۔

Walking-on part : (n) (تھیٹر) وہ پارٹ جس میں صرف ظاہری وجاہت کی ضرورت ہو فن کی قابلیت درکار نہ ہو ۔

Walking order : (n) برخاستگی؛ موقوفی ۔

Walking-out : (a) نیم فوجی (لباس) ۔

Walking papers : (n) برخاستگی؛ موقوفی ۔

Walking part : (n) دیکھو Walk-on

Walking rapier : (n) ایک قسم کا نیمچہ جسے شرفاء لباس کے ساتھ لگاتے تھے ۔

Walking staff : (n) چھڑی (جو سیر کے وقت استعمال ہوتی ہے) ۔

Walking step : (n) رقص کا ایک قدم ۔

Walking-stick : (n) (۱) چھڑی، لکڑی (جو سیر کے وقت استعمال ہو) ۔ (۲) کیڑا جس کی شکل چھڑی سے مشابہ ہوتی ہے ۔

Walking-stick palm : (n) ایک قسم کا آسٹریلیائی نخل ۔

Walking-straw : (n) کیڑا جس کی شکل چھڑی سے مشابہ ہوتی ہے ۔

Walking sword : (n) تلوار جو شرفاء اپنے لباس کے ساتھ لگاتے تھے ۔

Walking ticket : (n) دیکھو Walking-papers

Walking tour : (n) پاپیادہ تفریحی سفر۔

Walking tyrant : (n) جنوبی امریکا کا ایک قسم کا مگس گیر ۔

Walkist : (n) چہل قدمی کی دوڑ میں حصہ لینے والا ۔

Walksman : (n) وہ افسر جس کا کام دریا یا نہر کے بعض حصے کی نگرانی ہوتی ہے ۔

Walkyrie : (n) [OE. 'waelcyrige'.] دیکھو Valkyrie

Walky-talky : (n) دیکھو Walkie-talkie

Wall : (n) [OE.] (۱) دیوار؛ فصیل ۔ (۲) دیوار نما چیز : غیر منقطع سلسلہ ؛ دیوار سی شے ۔ (۳) (نباتیات، حیوانیات) جدار یا ڈھانچا جو کسی چیز کا احاطہ کئے ہوئے ہو ۔ (٤) (گلی میں) دیوار کی طرف کا حصہ ۔ (٥) سڑک کا پہلو (وسط کے مقابلے میں) ۔ (٦) (جمع) قلعہ بندی ۔ (۷) (نقابت) مورچہ بند دیوار (بطور مارکہ): مورچہ بندی ۔ (۸) (مجازاً) دیوار : دفاع ۔ (۹) بند؛ باندھ ۔ (۱۰) کمرے کی اندرونی دیوار : دیوار کی سطح ۔ (۱۱) (کان کنی) رگ معدن کا طبقہ بریں ۔ (۱۲) (کندہ کاری) پلیٹ کے گرد کا مومی حاشیہ ۔ (۱۳) نازک حالت؛ خطرناک حالت ۔

Blank wall : خالی دیوار جس میں کوئی دروازہ یا کھڑکی نہ ہو؛ جس پر نقش و نگار نہ ہو ۔

Cell wall : جدار خلیہ ۔

Hollow wall : کھوکھلی دیوار ۔

The weakest goes (must go) to the wall : کمزور ہٹاکر ایک طرف کر دیا جاتا ہے؛ کمزور مقابلے میں ہار جاتا ہے ۔

To be able to see through or into a (brick, mud stone) wall : غیر معمولی دقت نظر رکھنا؛ نہایت ہی تیز نظر رکھنا ۔

To drive (push) to the wall : انتہا تک پہنچا دینا ۔

(To drive) up the wall : پاگل کردینا؛ برانگیختہ کردینا ۔

To give a person the wall : (گلی سے گزرنے میں دوسرے کے لئے) دیوار کا حصہ چھوڑ دینا ۔ دوسرے کی آسائش کو ترجیح دینا ۔

To go to the wall : (۱) مغلوب ہو جانا؛ شکست کھا جانا ۔ (۲) (تجارت وغیرہ میں) پیچھے ہو جانا؛ کسی چیز کو اوّلیت دینا ۔ (۳) تجارت میں ناکام ہو جانا ۔

To run one's head against a wall : صریحی طور پر نا مکمل بات کے لئے کوشش کرنا ۔

To send to the wall : ہٹا کر ایک طرف کر دینا ؛ ناقابل توجہ بنا دینا ۔

Wall barley : (n) ایک قسم کی یورپی اکساسا گھاس ۔

Wall bed : (n) وہ پلنگ جو بند کر کے دیوار سے لگا کر کھڑا کیا جا سکےیا لٹکایا جا سکے ۔

Wall-bee : (n) وہ اکیلی شہد کی مکھی جو کیچڑ اور بالو سے جا بجا اپنا گھر بناتی رہتی ہے ۔

Wall-bird : (n) چتی دار مگس گیر (پرندہ) ۔

Wall-board : (n) اندرونی دیوار اور چھت میں لگایا جانے والا تختہ ۔

Wall-box : (n) (۱) خط ڈالنے کی پیٹی جو دیوار سے لگی رہتی ہے ۔ (۲) دیوار میں لگا وہ چوکھٹا جس میں دیوار سے گزارنے والے دُھرے کا بیرنگ رہتا ہے ۔

Wall-brown : (n) برطانوی ایک قسم کی تتلی ۔

Wall-clamp : (n) دیواروں کو یا دیوار کے کسی حصے کو جکڑنے والا شکنجہ ۔

Wall-creeper : (n) چڑیوں کی ایک قسم؛ الدّاب ۔

Wall-cress : (n) پودوں کی قسم جو پتھریلے مقامات پر اُگتی ہے : جرجیر کوہی ۔

Wall-eye/Wall eye : (n) (۱) پیلیا؛ ایک بیماری جس میں آنکھیں پیلی ہو جاتی ہیں : موتیابند ۔ (۲) پیلی آنکھ ؛ چشم مات ۔ (۳) چشم سفید؛ بھینگاپن ۔

Wall-eyed : (a) (۱) پیلی آنکھ والا؛ جس کو پیلیا کی بیماری ہو؛ مات چشم ۔ (۲) بھینگا؛ سفید چشم ۔ (۳) (امریکا) بڑی آنکھوں والی (مچھلیاں) ۔ (٤) غیر یقینی ظاہری صورت یا فطرت والا ۔ (٥) پھٹی پھٹی آنکھوں والا ۔

Wall-eye pollack : (n) ایک قسم کی مچھلی (جو کھائی جاتی ہے) ۔

Wall-fern : (n) ایک قسم کا فرن (Fern) جو نم دیواروں پر اُگتا ہے ۔

Wall-flower : (n) (۱) موسم بہار کا خوشبو دار پودا جس میں عموماً نارنجی یا بادامی پھولوں کے گچھے ہوتے ہیں ۔ (۲) وہ عورت جسے ناچنے کے لئے کوئی ساتھی نہ ملے؛ وہ شخص جسے شرم یا نامقبولیت سے سماجی سرگرمیوں میں الگ الگ رہنا پڑے ۔ (۳) ایک آسٹریلیائی جھاڑی ۔

To take the wall of : اپنے مقابلے میں دوسرے کی آسائش کا خیال نہ کرنا ۔

To turn one's face to the wall : حالت نزع میں ہونا ۔

Walls have ears : دیواروں کے بھی کان ہوتے ہیں ؛ دیوار ہم گوش دارد؛ (یعنی) ممکن ہے کوئی آڑ میں کان لگا کر سنتا ہو ۔

Within the walls : (۱) فصیل کے اندر ۔ (۲) حد کے اندر ۔

Wooden walls : جنگی جہاز ۔

Wall : (n) Wall-knot کا مخفف ۔

Wall : (v) رسی کے سرے پر گرہ باندھنا (تاکہ رسی کھل نہ جائے) ۔

Wall : (v) (قدیم) نمک سازی میں نمکین یا کھارے پانی کو اُبالنا ۔

Wall : (v) (۱) دیوار کھینچنا؛ فصیل بنانا ۔ (۲) تیغا کرنا؛ دریچے وغیرہ کو (اینٹیں چن کر) بند کر دینا ۔ (۳) دیوار کھڑی کرکے محفوظ کردینا؛ بند کرنا یا تقسیم کرنا ۔ (٤) دیوار میں چن دینا ۔ (٥) دیوار تعمیر کرنا ۔ (٦) پتھروں کو لگا کر دیوار کھڑی کر دینا ۔ (٧) دیوار پر کوئی چیز لگانا (کاغذ وغیرہ) ۔

To wall in : دیوار سے گھیرنا ۔

To wall off/-out : دیوار کھڑی کر کے روک دینا یا بند کر دینا ۔

Wall : (a) دیوار کا؛ دیوار سے متعلق؛ دیوار سے لگے؛ دیوارپر اگنے یا بڑھنے والا ۔

Wall : (v) (جذبات کے اظہار میں) آنکھوں کو مٹکانا یا گھمانا؛آنکھوں کا ڈرامائی انداز میں گھومنا ۔

Wall anchor : (n) عمارتی لنگر جس کے ذریعے دیوار کو زمین کے ساتھ مضبوطی سے کھڑا کیا جاتا ہے ۔

Wall and crown : (n) ایک قسم کی گرہ جو رسّے کے سرے پر باندھتے ہیں تاکہ رسی کُھل نہ جائے ۔

Wall arcade : (n) آرائشی رواق جو دیوار کے ساتھ بنایا جاتا ہے ۔

Native wall-flower : (۱) تسمانیه کا ایک پودا ۔ (۲) آسٹریلیا کی ایک زہریلی جھاڑی ۔

Wall-fruit : (n) ان درختوں کے پھل جو حفاظت یا حرارت کے لئے دیوار سے باندھ دیئے جاتے ہیں ۔

Wall-game : (n) ایک قسم کا فٹ بال کا کھیل ۔

Wall-garden : (n) وہ باغ جس کے پودے دیوار کے پتھروں کے درمیان شگافوں میں لگے رہتے ہیں ۔

Wall-gecko : (n) متعدد قسم کی یورپی چھپکلی ۔

Wall germander : (n) ایک قسم کا نیلے پھول والا پودا ۔

Wall grass : (n) پتھر بیل ۔

Wall green : (n) اوسط سے گہرا سبز رنگ ۔

Wall-hanging : (n) دیوار پر لٹکانے کا کپڑا یا قالی بافت ۔

Wall ink : (n) نیلے پھولوں والا ایک پودا ۔

Wall knot/Wall-knot : (n) گرہ جو رسی کے سرے پر دی جاتی ہے تاکہ رسی کے جوڑ کھلنے نہ پائیں ۔

Wall-less : (a) بے دیوار ۔

Wall-lizard : (n) عام چھپکلی؛ کِرلی ۔

Wall man : (n) وہ شخص جو چھتوں اور دیواروں کو توڑ کر گراتا ہے ۔

Wall-newspaper : (n) ہاتھ سے لکھا ہوا یا ٹائپ کیا ہوا اخبار جس کو عموماً دیواروں پر چسپاں کردیا جاتا ہے ۔

Wall of partition : (n) (مجازاً) حد فاصل : فاصل : خلیج : دو شخصوں یا چیزوں کو جدا کرنے والی چیز ۔

Wall painting : (n) دیوار کی مصوری؛ نقش و نگار جو مختلف رنگوں کے ذریعے سے خصوصاً ایسی دیوار پر بنائے جاتے ہیں جس میں پلاستر کی نمی باقی رہتی ہے ۔

Wall-paper : (n) منقش کاغذ جو آرائش کے لئے دیواروں پر لگاتے ہیں ۔

Wall-paper : (v) (دیواروں پر) منقش کاغذ چسپاں کرنا ۔

Wall-pellitory : (n) ایک یورپی بوٹی جو بطور پیشاب آور استعمال ہوتی ہے ۔

Wall-pepper : (n) پتھر بیل؛ ایک قسم کی کائی ۔

Wall-plate : (n) دیواری داسا؛ سہارے کا شہتیر جو دیوار کےاندر یا اوپر چھت یا گرڈر کا بوجھ سنبھالنے کے لئے ہوتا ہے ۔

Wall plug : (n) بجلی کی کلید اتصال (پلگ) جس کے سوراخ دیوار کے اندر یا کسی قدر باہر نکلے رہتے ہیں ۔

Wall-pressure : (n) (نباتیات) دیوار خلیہ کا دباؤ جو پودے کے خلیے کےاندر پڑتا ہے ۔

Wall rock : (n) ادھاتی چٹان؛ وہ چٹان جس سے رگ معدن گزرتی ہے ۔

Wall-rue : (n) ایک گھاس؛ تتلی؛ چھوٹے فرن جو دیواروں اور ٹیلوں پر اُگتے ہیں ۔

Wall-stone : (n) عمارتی پتھر ۔

Wall-street : (n) (۱) وال اسٹریٹ؛ نیویارک (امریکا) کا صرافہ ۔ (۲) امریکی معیشت کے با اثر مالی مفادات ۔

Wall-streeter : (n) وال اسٹریٹ (امریکا) میں تجارت کرنے والا ۔

Wall tent : (n) خیمہ جس میں چاروں طرف کپڑے کی عمودی دیواریں ہوتی ہیں ۔

Wall-to-wall : (a) پورے فرش کا (قالین) ۔

Wall-tree : (n) پھل دار پودوں کی لت یا بیل جو دیواروں پر چڑھائی جاتی ہے ۔

Wall-washer : (n) دیوار روک؛ لکڑی جو ہلتی ہوئی دیوار کو تھامنے کے لئے لگاتے ہیں ۔

Wall-wasp : (n) تنہائی پسند بھڑوں میں سے کوئی ایک جو اپنا چھتا دیواروں میں بناتے ہیں ۔

Wall-wort : (n) دیواروں پر اگنے والے متعدد پودوں میں سے کوئی ایک؛ اُذنُ الفار ۔

Walla-walla : (n) [Pers. 'walwala'.] ولولہ؛ ناقابلِ مفہوم آوازیں ۔

Wallaba : (n) [Native Name] جنوبی امریکا کا ایک بڑا درخت جس کی لکڑی عمارتی کاموں میں آتی ھے ۔

Wallaby : (n) [Native Australian Walaba.] (۱) آسٹریلیا کے چھوٹی قسم کے کنگارو؛ ولابی ۔ (۲) (جمع) آسٹریلیائی (باشندے) ۔

On the wallaby/On the wallaby track : پیدل؛ پاپیادہ ۔

Wallaby acacia : (n) ایک قسم کا آسٹریلیائی ببول ۔

Wallaby bush : (n) آسٹریلیا اور تسمانیہ میں پائی جانے والی ایک سدا بہار جھاڑی ۔

Wallaby ear : (n) مکئی کی ایک بیماری ۔

Wallaby grass : (n) آسٹریلیا کی گھاسوں کی ایک جنس کی کوئی گھاس ۔

Wallace line/ Wallace's line : (n) [After Alfred Russel Wallace an English naturalist.] وہ فرضی سرحد جو ایشیائی نباتیہ و حیوانیہ کو آسٹریلیائی نباتیہ و حیوانیہ سے الگ کرتی ھے ۔

Wallago : (n) [Native name in Bengal.] دریائی مچھلی کی ایک قسم ۔

Wallah : (n) [Hindi 'wala'.] (۱) (اینگلو انڈین) والا (علامت فاعل) ۔ (۲) Competition wallah کا مخفف ۔

Box-wallah : (۱) پھیری والا ۔ (۲) (حقارتاً) یورپین تجارتی ایجنٹ ۔

Canal-wallah : نہر والا؛ جہاز جو نہر سوئز کے سفر کے لئے بنایا جاتا ھے ۔

Competition-wallah : ہندوستانی سویلین جو امتحان مقابلہ سے مقرر ھونے والا ھے ۔

Punkah-wallah : پنکھا قلی ۔

Wallaroo : (n) [Native Australian 'wolaru'.] (۱) آسٹریلیا کے بڑی قسم کے کنگارو؛ ولارو ۔ (۲) (جمع) آسٹریلیائی؛ اہل آسٹریلیا ۔

Wallawalla : (n) [Shahaptian. lit.] جنوب مشرقی واشنگٹن اور شمال مشرقی اورگون (Orgon) کے شہاپشین (Shahaptian) باشندے یا ان کی زبان ۔

Walled : (a) دیواروں سے گھرا ھوا؛ فصیل بند؛ دیواردار ۔ (۲) (نباتیات، حیوانیات) جدار دار ۔

Walled-in : (n) دیوار میں چنا ھوا ۔

Walled plain : (n) چاند کی سطح کا وہ بڑا غار جس کی تہ کشادہ اور مسطح ھوتی ھے ۔

Walled up : (a) دیوار کھینچ کر بند کیا ھوا ۔

Waller : (n) دیوار کھڑی کرنے والا؛ دیواریں بنانے والا ؛ دیوار ساز ۔

Waller : (n) (نمک سازی) نمکین پانی کو ابالنے والا ۔

Wallerian : (a) [f. the name. A.V. Waller.] والر کا یا اس سے متعلق ۔

Wallerian degeneration : (n) ولیری انحطاط ۔

Wallet : (n) [AFr. 'walet'.] (۱) جھولی (فقیروں ، مسافروں کا کھانے کا سامان اور ضرورت کی چیزیں رکھنے کے لئے) ۔ (۲) چمڑے کا تھیلا (بائیسکل کے اوزار، مچھلی پکڑنے کے سامان، کاغذات وغیرہ رکھنے کے لئے) ۔ (۳) چمڑے کا بٹوا (نوٹ رکھنے کے لئے) ۔

Wallette : (n) نیچی، پتلی، اور چھوٹی دیوار (آرائشی یا تجرباتی مقاصد کے لئے) ۔

Walling : (n) (۱) دیوارکھڑی کرنا؛ دیواربنانا ۔ (۲) دیواروں کا کام؛ دیواریں؛ وہ سازو سامان جن سے دیواریں بنتی ہیں ۔

Walling crib : (n) بڑا شہتیر یا لوھے کا حلقہ جو کان کے اندرونی حصے میں سہارے کے لئے لگا رہتا ھے ۔

Walloon : (n) [Fr. 'wallon'.] (۱) والونی؛ ایک قوم کا نام جو بلجیم اور فرانس کے سرحدی علاقوں میں متفرق طور پر آباد ھے ۔ (۲) والونی زبان؛ مقامی بولی جو فرانسیسی سے ملتی جلتی ھے ۔

Walloon : (a) والونی قوم یا والونی زبان کا ۔

Walloon : (n) تمباکو کے پودوں کی ایک بیماری ۔

Wallop : (n) [ON Fr. 'walop'.] (۱) جسم کی بھدی، زور دار اور پُر آواز حرکت ۔ (۲) (مزاحاً) (مُکا بازی

Wallsend : (n) [f. name of town in Northumberlar.] بعض قسم کے پتھر، کوئلوں کے نام کے ساتھ آتا ھے) والزند کوئلہ ۔

Wally : (a) [ME. 'wale' + -Y] (اسکاچستان) عمدہ : شاندار؛ مضبوط؛ قوی؛ زبردست ۔

Wallydraigle : (n) (اسکاچستان) کمزور : نیم بالیدہ یا بےسلیقہ مخلوق ۔

Walnut : (n) [Late OE. 'wahl-hnutu'.] (۱) اخروٹ ۔ (۲) اخروٹ کا درخت ۔ (۳) اخروٹ کی لکڑی ۔ (٤) (امریکا) سفید اخروٹ کا درخت ۔ (٥) ہلکا، سرخی مائل بھورا رنگ ۔

Black walnut : امریکی اخروٹ کی ایک جنس سیاہ اخروٹ ۔

Common walnut/ English- : اخروٹ کا درخت ۔

Grey walnut : شمالی امریکا کے ایک گری دار پھل کا درخت ۔

White walnut : شمالی امریکا کے ایک گری دار پھل کا درخت ۔

Walnut aphid : (n) ایک قسم کا کیڑا جو (خصوصاً کیلیفورنیا میں) اخروٹ کو نقصان پہنچاتا ھے ۔

Walnut blight : (n) اخروٹ کے درخت کی ایک بیماری ۔

Walnut-borer : (n) بھونرے کی وہ قسم جو اخروٹ کے درختوں کو نقصان پہنچاتے ہیں ۔

Walnut brown : (n) بھورا رنگ جو اخروٹ کے سبز چھلکے کےعرق کو جلد پرلگانے سےپیدا ھو جاتا ھے ۔

Walnut-juice : (n) اخروٹ کے کچے بھوسے کا عرق ۔

Walnut-shell : (n) (۱) اخروٹ کا چھلکا ۔ (۲) بہت ہلکی کشتی ۔

Walpolian/Walpolean : (a) [f. Horace Walpole.] وال پول کا یا اس سے متعلق یا اس جیسا ۔

Walpurgis night/-nacht : (n) [G.'walpurgis nacht'.] (۱) ۳۰/ اپریل کی شام؛ یکم مئی سے پہلے کی رات جب جادوگرنیاں مختلف مقامات خصوصاً بروکن پہاڑ پر جمع ھو کر شیطان

میں عامیانہ) زور دار ضرب؛ زوردار ضرب لگانے کی صلاحیت ۔ (۳) جذبات کی لہر ۔ (٤) بیر (شراب) ۔

Wallop : (v) (۱) آواز کے ساتھ کھولنا ؛ کھد کھدانا ۔ (۲) زور دار حرکت کرنا ؛ زور سے ڈالنا ۔ (۳) جھولنا؛ جھونکے لگانا ۔ (٤) ٹھوکنا؛ پیٹنا؛ کندی کرنا؛ مرمت کرنا ۔ (٥) برتن مانجھنا ۔ (٦) ہاتھ سے جہاز پر مال چڑھانا ۔ (۷) فیصلہ کن فتح پانا ۔

Walloper : (n) مرمت کرنے والا؛ زدو کوب کرنے والا ۔

Walloping : (n) زدو کوب؛ کندی ۔

Walloping : (a) (۱) بہت بڑا ۔ (۲) غیر معمولی ؛ بہت عمدہ ؛ دل نشیں ۔

Walloping : (adv.) ھولناک طریقے سے؛ نہایت شدت سے ۔

Wallow : (n) (۱) بالو، کیچڑ، پانی وغیرہ میں لوٹنا ۔ (۲) (بھینسوں، ہاتھیوں اور گینڈوں کے) لوٹنے کی جگہ؛ وہ گڈھا جو جانوروں کے لوٹنے سے بن جائے ۔ (۳) سمندر کا اتار چڑھاؤ ۔ (٤) انحطاط؛ پستی ؛ ذلت ۔ (٥) وہ نشیبی جگہ جس میں مٹی، کیچڑ وغیرہ بھر جائے ۔

Wallow : (v) [OW. 'walwian'.] (۱) لوٹنا؛ لوٹ لگانا۔ (۲) پانی کیچڑ یا بالو وغیرہ میں لوٹنا یا لٹانا ۔ (۳) (جہاز کا) جھونکے کھانا؛ (ھوائی جہاز کا) لڑکھڑانا؛ جھونک کھانا ۔ (٤) (سمندر ، لہروں کا) اترنا چڑھنا ۔ (٥) (ھوا کا) جھونکا چلنا ۔ (٦) بہہ نکلنا؛ پھوٹ بہنا؛ پھوٹ نکلنا ۔ (۷) جانوروں کی طرح مست رہنا (عیاشی یا نفس پرستی میں) ۔ (۸) بہتات ھونا؛ مزے لینا ۔ (۹) ناکارہ ھو جانا؛ معذور ھو جانا؛ بے اثر ھو جانا؛ بیکار ھو جانا ۔ (۱۰) وقف کر دینا؛ مخصوص کر دینا ۔ (۱۱) عادی ھو جانا ۔ (۱۲) لڑھکانا ۔

Wallow : (v) [ME. 'weolewon,wallowen'.] مرجھا جانا؛ کمہلا جانا۔

Wallower : (n) (۱) پانی، کیچڑ وغیرہ میں لوٹنے والا ۔ (۲) مست رہنے والا؛ مزے لینے والا ۔ (۳) چھوٹا ساچوڑا پہیا (مثلاً کرسی یا میز کےپائے کا) ۔

Wallowish : (a) بے مزہ؛ غیر دل چسپ؛ روکھا پھیکا ۔

Waltz : (a) والز کا؛ والز جیسا ۔

Waltzer : (n) ۔ Waltzing mouse (۱) والز ناچنے والا ۔ (۲) دیکھو

Waltzing : (n) والز ناچنا ۔

Waltzing : (a) والز ناچنے والا ۔

Waltzing-mouse : (n) چوہیا کی ایک جنس جو اِدھر اُدھر گھومتی پھرتی ہے ۔

Waly : (int.) غم ظاہر کرنے کیلئے حرف فجائیہ ۔

Wamara : (n) [Native name.] آبنوس کی ایک قسم جو British Guiana میں پائی جاتی ہے ۔

Wambais : (n) دیکھو Gambeson

Wambenger : (n) [Origin unkn.] آسٹریلیا کا تھیلی دار چوہا ۔

Wamble : (n) (۱) متلی؛ مالش معدہ ۔ (۲) ڈگمگاتی چال ؛ لغزش ۔

Wamble : (v) (۱) (معدے کا) مالش کرنا؛ متلانا ۔ (۲) لڑکھڑانا؛ لغزش کھانا ۔

Wamble-cropped/-cropt : (a) (۱) مریض معدہ ۔ (۲) مریض؛ روگی ۔

Wambliness : (n) تنک مزاجی؛ کمزوری؛ متزلزل ہونا؛ لڑکھڑاہٹ ۔

Wambling : (n) (۱) ڈگمگاتا ہوا؛ لغزش کھاتا ہوا؛ لڑکھڑاتا ہوا ۔ (۲) کمزور؛ بے اثر؛ نااہل؛ نکّما ۔

Wamblingly : (adv.) ڈگمگاتے ہوئے؛ لڑکھڑاتے ہوئے؛ نا اہل طور پر ۔

Wambly : (a) مالشِ معدہ میں مبتلا؛ متزلزل؛ لڑکھڑاتا ہوا ۔

Wame : (n) [Northern form of Womb.] (۱) کوکھ ؛ پیٹ؛ پیڑو ؛ شکم ۔ (۲) رحم ۔

Wamful : (n) بھر پیٹ ۔

Wampanoag : (n) [Natick. 'wampan-ohke'.] روڈ آئس لینڈ (Rhode Island) کے ہندوستانی ۔

کے ساتھ جشن مناتی تھیں ۔ (۲) خوفناک چیز (مثلاً کوئی واقعہ، حالت وغیرہ) ۔

Walpurgite : (n) [G. 'Walpurgin'.] ایک معدنی مادّہ $BI_4 (UO_2) (ASO_4)_2 O_4 3HO$

Walrus : (n) [Du.] (۱) دریائی گھوڑا؛ خرس البحر ۔ (۲) دریائی گھوڑے کا چمڑا ۔

Walrus bird : (n) ایک قسم کا دریائی پرندہ (ٹٹیری) ۔

Walrus moustache : (n) گھنی مونچھ جو دونوں طرف سے گری ہوئی ہوتی ہے ۔

Walter mitty : (f. Walter Mitty, the hero of the short story. The secret life of Walter Mitty, by James G. Thurber.] حقیقت سے گریز کرنے والا اور خیالی پلاؤ پکانے والا شخص؛ شیخ چلّی ۔

Waltherite : (n) [G. 'watherit'.] ایک معدن جس میں بسمتھ کا کاربونیٹ ہوتا ہے جو منشوری بلور میں پایا جاتا ہے ۔

Walther's canal/-duct: (n) [after Augustin Fridrich Walther, a German anatomist.] (تشریح) منہ میں کھلنے والی تحت لسانی غدہ کی برآور قنات ۔

Waltonian : (a) [f. Izaac Walton, author of The Compleat Angler'.] آئی زک والٹن کا یا اس سے متعلق ۔

Waltonian : (n) والٹن کا شاگرد؛ بنسی باز ۔

Walty : (a) (جہاز) ایک طرف جھک جانے والا ۔

Waltz : (n) [G. 'walzer'.] (۱) والس والز؛ رقص سہ ضربہ؛ ایک قسم کا ناچ جس میں دو شخص ہم کنار ہوکر ایک دوسرے کے گرد پھرتے ہوئے ناچتے ہیں ۔ (۲) والز کی گت؛ ساز جو والز کے ساتھ بجتا ہے ۔

Waltz : (v) (۱) والز ناچنا؛ والز کا عادی ہو جانا ۔ (۲) والز کی طرح کسی شخص کو نچانا ۔ (۳) من موجی کی طرح گھومنا ۔ (٤) آسانی اور کامیابی کے ساتھ بڑھنا ۔ (٥) بے دھڑک پہنچنا ۔ (٦) تیزی سے اور اکھڑپن کےساتھ لے جانا ۔ (۷) گھسیٹنا؛ کھینچتے ہوئے لے جانا ۔ (۸) (آسٹریلیا) (Water matilda) اپنی گٹھری لادے ہوئے پیدل سفر کرنا ۔

To waltz off with : انعام جیتنا (حریف کو آسانی سے شکست دے کر) ۔

Wampee : (n) [Chinese 'hwang-pi'.] (۱) وامپی؛ ایک قسم کا انگورنما پھل جو چین اور جزائرِ شرق الہند میں پیدا ہوتا ہے ۔ (۲) وامپی کا درخت ۔

Wampish : (v) [Origin unkn.] (اسکاچستان) گھٹنا بڑھنا؛ آگے پیچھے ہونا ۔

Wampum : (n) [Shortening of wampumpeag.] وامپم؛ صدف سے بنی ہوئی پوت کی لڑیاں جنہیں شمالی امریکا کے دیسی باشندے زیور کے طور پر یا آرائش کے لئے استعمال کرتے ہیں ۔

Wampum-snake : (n) جنوبی امریکا کا ایک سانپ ۔

Wampumpeag : (n) [Narragansett 'wampompeag'.] دیکھو Wampum

Wampus : (n) [Short for 'catawampus'.] عجیب، ناپسندیدہ یا عجیب الخلقت شخص یا چیز ۔

Wamus : (n) [Du. 'wammes'.] جنوبی اور مشرقی امریکا میں پہنا جانے والا بُنا ہوا جیکٹ ۔

Wan : (a) [OE. 'wann'.] (۱) زرد؛ پیلا؛ بے رونق؛ جس میں خون نہ ہو (شخص، چہرہ، چہرے کا رنگ) ؛ کم خون؛ زرد رو ۔ (۲) نقیہہ؛ جس میں نقاہت یا کمزوری ظاہر ہو ۔ (۳) بے رنگ؛ بے نور (آسمان، فضا وغیرہ) پھیکی؛ ماند (روشنی) ۔ (٤) مٹھا؛ سست؛ ناتواں ۔ (٥) بے اثر؛ بیکار؛ بےسود ۔

A wan smile : پھیکی مسکراہٹ؛ زبردستی کی مسکراہٹ (بیمار، غم زدہ وغیرہ کی) ۔

Wan : (v) (شاذ) زرد ہو جانا؛ بے رونق ہو جانا ۔

Wan : (n) زردی؛ زرد روئی؛ نقاہت ۔

Wan : (n) دیکھو One

Wan -: (Prefix) سابقہ "عدم" ؛ "سلب" اور "نفی" کے معنی میں ۔

Wan-thriven : (v) جس کی نشو و نما اچھی نہ ہو؛ ٹھنگنا؛ بونا ؛ پست قد ۔

Wanchancy : (a) [Sc. 'wanchance'.] بدقسمت؛ خطرناک؛ عجیب؛ بھیانک؛ ڈراؤنا ۔

Wand : (n) [ON. 'wandur'.] (۱) چھڑی ۔ (۲) قمچی (ٹوکری وغیرہ بنانے کی) ۔ (۳) دبلاپن؛ سیدھا ہونا ۔ (٤) جادو کی چھڑی ۔ (٥) درخت کی پتلی شاخ جو کاٹ کر چھڑی کی طرح استعمال کی جاتی ہے؛ قمچی ۔ (٦) عصا؛ عصائے منصبی ۔ (۷) مچھلی پھنسانے کی چھڑی؛ چھیپ؛ لگی ۔ (۸) گردکش کے اندر کی نلکی ۔ (۹) وہ چھڑی جو تیر اندازوں کے نشانے کے طور پر استعمال کی جاتی ہے ۔

Wand-bearer : (n) عصابردار؛ خصوصاً سینٹ پال کے کلیسا کے غیر پادری افسروں کا عہدہ ۔

Wand-shoot : (n) چھتیس تیروں کی باڑ (نشانے پر) ۔

Wand-shot : (n) (نشانے پر) چھتیس تیروں کی باڑ کا کوئی تیر ۔

Wander : (v) [OE. 'wandrian'.] (۱) ادھر ادھر پھرنا؛ مارا مارا پھرنا؛ سیر و گشت کرنا؛ مٹر گشت کرنا ؛ خانہ بدوشوں کی زندگی بسر کرنا ۔ (۲) بھٹکنا؛ گمراہ ہونا؛ ہٹ جانا (راہ راست سے)؛ منحرف ہو جانا ۔ (٤) مختل ہو جانا؛ بہکنا (دماغ کا) ؛ بہکی بہکی باتیں کرنا؛ بذیان بکنا ۔ (٤) بہکنا؛ موضوع بحث یا سلسلۂ کلام سے ہٹ جانا ۔ (٥) کھویا ہوا ہونا؛ بے خیالی کے عالم میں ہونا؛ پریشاں حواس ہونا؛ غوطے میں ہونا ۔ (٦) افواہوں کا پھیلنا ۔ (۷) (آنکھوں کا) ادھر ادھر پھرنا؛ (نظر کا) بھٹکنا ۔ (۸) سڑک کا چکر کھانا یا دریا کا چکر کھاتے ہوئے بہنا ۔ (۹) (مجازاً) الجھاؤ میں ڈالنا ۔

Wander : (n) مارا مارا پھرنا؛ سیر و گشت؛ مٹرگشت؛ گمراہی ۔

Wander-year : (n) سیاحت کا سال ۔

Wandered : (a) بھٹکا ہوا؛ گم راہ؛ پریشان ۔

Wanderer : (n) (۱) جہاں گشت؛ خانہ بدوش؛ آوارہ گرد ۔ (۲) ایک قسم کا مکڑا ۔

Wandering : (n) (۱) سیاحت؛ دور دور کا سفر ۔ (۲) بہکی بہکی باتیں ۔ (۳) کج روی ؛ انحراف ۔ (٤)آنکھوں کا ادھر ادھر پھرنا ۔

Wandering : (a) (۱) آوارہ؛ آوارہ گرد؛ جہاں گشت ۔ (۲) خانہ بدوش ۔ (۳) (خیال) اوٹ پٹانگ ؛ بے سوچا

کرتے ہوئے ۔ (٤) بے خیالی کے عالم میں؛ پریشان حواسی میں؛ بد حواسی میں ۔

Wanderingness : (n) بھٹکتا ہوا ہونا؛ بہکا ہوا ہونا؛ بے لطف ہونا ۔

Wanderjahre : (n) [G.] تعلیمی سیاحت کا زمانہ (طالب علم، کاریگر وغیرہ کا) ۔

Wanderlust : (n) سیاحت کا شوق ۔

Wanderluster : (n) سیاحت کا شوقین ۔

Wanderlustful : (a) سیاحت کا شوقین ۔

Wanderoo : (n) [Sinhalese 'wanderu'.] وانڈرو، ایک قسم کا بندر جس کے شیر کے سے ایال اور دُم ہوتی ہے (عموماً لنکا میں پایا جاتا ہے) ۔

Wandflower : (n) ایک قسم کاپودا یا اس کا پھول جو آرائش کے لئے لگایا جاتا ہے؛ آرائشی پودا؛ آرائشی پھول ۔

Wandle : (a) [f. Wand.] (اسکاچستان)لچکدار؛ نرم؛ پھرتیلا ۔

Wandoo : (n) [Native Australian.] مغربی آسٹریلیا کا ایک درخت جس سے گوند نکلتا ہے ۔

Wandsman : (n) عصا بردار؛ (کلیسا کا جو اسقف یا نائب امیر جامعہ کے آگے آگے چلتا ہے) ۔

Wane : (n) [OE. 'wana'.] (١) محاق؛ گھٹاؤ (چاند کا) ۔ (٢) مدت محاق؛ چاند کے گھٹنے کی مدت ۔ (٣) زوال؛ انحطاط؛ گھٹنا ۔

On the wane : (چاند) گھٹتا ہوا؛ زوال پذیر حالت میں ۔

Wane : (n) [L. Du 'wan-, G. 'wahn'.] (١) لکڑی کے تختے کا سلامی دار کنارہ (ڈھلواں کنارہ)؛ گول کنارہ ۔ (٢) لکڑی کے کندے کے کونےیا کنارے کاایک نقص ۔

Wane : (v) [OE. 'wanian'.] (١) (چاند کا) گھٹنا (کامل ہونے کےبعد) ۔ (٢) کمی ہونا؛ زوال ہونا؛ انحطاط ہونا (طاقت، اہمیت، شہرت وغیرہ میں) ۔ (٣) مدھم ہونا ۔ (٤) (مدت کا) کم ہونا ۔

Waney/Wany : (a) (نجاری) سلامی دار؛ نا مکمل تراشیدہ (شہتیر) ۔

سمجھا ۔ (٤) ادھر ادھر پھرنے والی آنکھ ۔ (٥) متحرک (چاند ، ستارہ وغیرہ) ۔ (٦) لمبے لمبے سوت یا ڈاڑھ والا (پودا) ۔ (٧) (طب، مرضیات) سیّار۔ (٨) منحرف ۔ (٩) آوارہ پھرنے والا ۔

The wandering jew : وہ افسانوی شخصیت جس نے عام عقیدے کےمطابق حضرت عیسیٰ کےصلیب پر جانے سے پہلے ان کی ہتک کی تھی اس لئے اس کو یہ سزا ملی کہ تاقیامت وہ زمین پر بغیر آرام لئے مارا مارا پھرتا رہے گا ۔

Wandering abcess : (n) متحرک پھوڑا؛ سیار پھوڑا ۔

Wandering albatross : (n) بری جنس کا سیاہ بازوؤں والا سفید قادوس (پرندہ) جو جنوبی بحیروں میں پایا جاتا ہے ۔

Wandering ant : (n) فوجی چیونٹی ۔

Wandering cell : (n) سیار خلیہ؛ خلیۂ ابیض ؛ متحرک خلیہ جو جگہ بدلتا رہتا ہے ۔

Wandering dune : (n) ریت کا ٹیلہ جو ہَوا کے زور پر آہستہ آہستہ اپنی جگہ سے ہٹ جائے ۔

Wandering fire/- light : (n) (١) اگیا بیتال ؛ غول بیاباں ۔ (٢) چھلاوا ۔ (٣) ایک قسم کی کائی ۔ (٤) دھوکا؛ فریب ۔

Wandering Jenny : (n) زرورق؛ ایک پودا جس کے پتے چمک دار ہوتے ہیں ۔

Wandering Jew : (n) (١) دیکھو The wandering Jew۔ (٢) جہاں گشت؛ وہ شخص جو ہمیشہ سفر میں رہے ۔

Wandering Jew : (n) ایک قسم کی بیل؛ گرداں بیل ۔

Wandering sailor : (n) زرورق؛ ایک قسم کی بیل ۔

Wandering-sally: (n) دیکھو Wandering-sailor

Wandering spider : (n) گرداں مکڑا ۔

Wandering star : (n) قدیم فلکیات کے سات ستاروں میں سے ایک ۔

Wanderingly : (adv.) (١) ادھرادھر پھرتےہوئے ۔ (٢) بھٹکتے ہوئے ۔ (٣) بہکتے ہوئے؛ بہکی بہکی باتیں

Wang : (n) [Chinese] تیسری صدی قبل مسیح سے پہلے کے چینی بادشاہ یا تیسری صدی قبل مسیح کے بعد کا چینی شاہزادہ ۔

Wanga/Ouanga : (n)[Haitian Crosle 'ouanga'.] سفلی جادوگری؛ سفلی جادو یا سحر ۔

Wangensteen suction : (n) (۱) جسم کے جوفوں سے سیال مادہ یا افراز نکالنے کا ایک طریقہ ۔ (۲) ایک امریکی سرجن کا نام ۔

Wangle : (v) [Perhaps based on Waggle.] (۱) (عام) چالاکی سے یا عیاری سے حاصل کر لینا ۔ (۲) گھڑ لینا ۔ (۳) (بھیڑ یا مشکل سے) نکلنا؛ نکل جانا ۔

Wangle : (n) چالاکی سے یا عیاری سے حاصل کر لینا ۔

Wangler : (n) چالاکی سے یا عیاری سے حاصل کرنے والا ۔

Wangun : (n) [Montagnais Indian 'ata wangar'.] محفوظ ذخیرہ رکھنے کا ظرف؛ لٹھے (لکڑی کے) بنانے کے ساز و سامان رکھنے کی کشتی یا بکس؛ کوٹھی ۔

Wanhap : (n) بدقسمتی؛ مصیبت؛ سانحہ؛ آفت ۔

Wanhappy : (a) بدقسمت؛ بدنصیب ۔

Wanhope : (n) (قدیم) ناامیدی؛ یاس؛ مایوسی ۔

Wanigan/Wannigan/Wangan/Wangun : (n) [Algonquian.] (۱) بڑا صندوق ۔ (۲) سونے، کھانے یا سامان رکھنے کا پہیے دار ڈبا ۔ (۳) جنگلی درختوں کے لٹھے کاٹنے والوں کا قرض ۔

Waning : (n) (۱) زوال؛ کمی؛ انحطاط ۔ (۲) محاق قمر ۔

Waning : (a) (۱) گھٹتا ہوا ۔ (۲) انحطاط پذیر ۔ (۲) ختم ہوتا ہوا (دن) ۔

Wanion/Wannion : (n) (قدیم) عذابِ الٰہی ۔

A wanion on/-to : خدا سمجھے؛ خدا غارت کرے ۔

With a wild wanion : خدا سمجھے؛ خدا غارت کرے ۔

Wankapin : (n) [Ojibwa 'wankipin'.] امریکی کنول ۔

Wankel engine: (n) (۱) ایک قسم کا دروں سوز انجن ۔ (۲) فیلِکس وینکل ایک جرمن انجینئر کا نام ۔

Wankle : (a) [ME. 'wankel, wankill'.] (۱) متلون؛ مذبذب ۔ (۲) کمزور؛ نحیف ۔

Wanky : (a) کمزور؛ نحیف؛ ناتواں ۔

Wanly : (adv.) (۱) پیلےپن کے ساتھ؛ بے رونقی یا پھیکےپن کے ساتھ ۔ (۲) اداسی کے ساتھ؛ افسردگی کے ساتھ ۔

Wanness : (n) زردی؛ پیلاپن؛ بے رونقی؛ نقاہت؛ بے نور ہونا ۔

Want : (n) [ON. 'vant'.] (۱) احتیاج؛ حاجت ۔ (۲) نہ ہونا؛ کمی؛ عدم ۔ (۳) ضرورت؛ طلب ۔ (٤) افلاس؛ عسرت؛ تنگی ۔ (٥) وہ چیز جس کی حاجت ہو؛ مایحتاج؛ ضرورت کی چیز ۔ (٦) ذاتی نقص؛ کمی ۔

A (long-) felt want : دیرینہ ضرورت ۔

For (occasionally, by, from, in, through) want of : کمی کی وجہ سے ۔

In no want of : بہ افراط؛ بکثرت ۔

In want of : حاجت مندانہ ۔

Then want must be your master : کسی کی التجا کو نا منظور کرنا ۔

To come to want : مفلس ہو جانا؛ محتاج ہو جانا ۔

Wilful waste makes woeful want : بالقصد اسراف مفلس بنا دیتی ہے ۔

Want : (v) (۱) معدوم ہونا؛ نہ ہونا؛ کمی ہونا ۔ (۲) (مقررہ معیار سے) کم ہونا ۔ (۳) (for کے ساتھ) محتاج ہونا؛ (کسی صفت کی) کمی ہونا ۔ (٤) ضرورت ہونا ۔ (٥) چاہنا؛ خواہش کرنا؛ طلب کرنا؛ مائل ہونا ۔ (٦) (کسی شخص سے) گفتگو کرنے یا ملاقات کی خواہش کرنا ۔ (کسی خاص مقصد کے لئے) کسی کی مدد، تعاون یا موجودگی چاہنا ۔ (۷) گرفتاری کے لئے تلاش کرنا ۔ (۸) اندر آنے یا باہر جانے کی خواہش کرنا ۔ (۹) ضروری ہونا؛ لازم ہونا؛ چاہا جانا ۔

It wants doing : اسے کیا جانا چاہیئے ۔

To want for : محتاج ہونا ۔

To want for nothing : زندگی کے آرام یا ضروریات کی کمی نہ ہونا ۔

What does he want with : (کسی سے) میل جول رکھنے میں اس کا کیا مقصد ہے ؛ (کسی چیز کو) رکھنے کی اسے کیا ضرورت ہے ۔

Want : (n) [ME. 'wont, wonte'.] چھچھوندر ۔

Want ad : (n) اشتہارِ ضرورت ۔

Want list : (n) مطلوبہ نوادرات کی فہرست جو دکانداروں کے درمیان گشت کرادی جاتی ہے ۔

Want-wit : (n) بے وقوف ؛ کودن ۔

Wantage : (n) کمی؛ مقدار جو کم ہو؛ کسر ۔

Wantage rod : (n) درجہ دار سلاخ جس سے پیپے کے اندر کی چیزوں کی کمی کی پیمائش کرتے ہیں ۔

Wanted : (a) پولس جس کی متلاشی ہو ۔

Wanted circular : (n) گشتی (چٹھی) جس پر اس شخص کی تصویر اور کیفیت لکھی ہوتی ہے جس کی پولس متلاشی ہو ۔

Wanter : (n) (۱) وہ شخص جس میں کسی چیز کی کمی ہو ۔ (۲) خواہش مند ۔ (۳) جسے شوہر یا بیوی کی ضرورت ہو؛ کنوارا؛ کنواری ۔

Wanthill : (n) دیکھو Molehill

Wanting : (a) (۱) ناقص؛ مقررہ معیار سے کم ؛ محروم ؛ کورا؛ ہیٹا ۔ (۲) غائب؛ معدوم ۔ (۳) ناقص العقل؛ فاتر العقل ۔

To be wanting to : ناقابل ثابت ہونا؛ مطمئن نہ کر پانا ۔

To be wanting to oneself : اپنے ساتھ انصاف نہ کر پانا یا کرنے میں نا کام ہونا ۔

Wanting : (prep.) (۱) بغیر ۔ (۲) کم ۔

Wantless : (a) جسے کسی چیز کی حاجت نہ ہو ؛ مستغنی ؛ بے نیاز ۔

Wantlessness : (n) بے نیازی؛ استغنا ۔

Wanton : (a) [ME. 'wantowen'.] (۱) شوخ؛ چنچل؛ وحشی ہڑدنگا؛ اچھل کود کرنے والا۔ (۲) شوخی کا؛ اچھل کود کا؛ وحشت کا ۔ (۳) لاابالی؛ من موجی ۔ (٤) بہت گھنا؛ بہت زیادہ؛ بے اندازہ ۔ (٥) بیہودہ (خیالات وغیرہ)؛ آوارہ مزاج؛ بد وضع؛ بدکردار (عورت وغیرہ)؛ شہوت پسند؛ شہوانی؛ شہوت پرست ۔ (٦) خواہ مخواہ کا؛ بلاوجہ؛ بےتکا؛ انکل پچو ۔ (۷) (جانور) کودنے پھاندنے والا ۔ (۸) عیاش؛ عشرت پسند ۔ (۹) بے قابو؛ بے ضبط ۔

Wanton : (n) (۱) بدکار عورت؛ عیاش مرد ۔ (۲) (شاذ) شوخ بچہ؛ ہڑدنگا بچہ ۔ (۳) عشرت پسند شخص ۔

Wanton : (v) (۱) شوخی کرنا؛ ہڑبونگ مچانا؛ اُچھلنا کودنا؛ کلیلیں کرنا ۔ (۲) شہوت انگیز حرکات کرنا ۔ (۳) بے پروائی سے چلنا ۔ (٤) زیادتی کرنا؛ زیادہ ہونا؛ (درخت ، باغ وغیرہ کا) بہت گھنا ہونا ۔ (٥) اڑانا؛ برباد کرنا؛ ضائع کرنا؛ گنوانا (دولت، جائداد، وقت وغیرہ) ۔ (٦) عیش کرنا ۔

Wantoner : (n) دیکھو Wanton

Wantonize : (v) لا ابالی ہونا؛ عشرت پسند ہونا ۔

Wantonly : (adv.) (۱) شوخی سے؛ لا ابالی پن سے؛ بیہودگی سے ۔ (۲) بلاوجہ؛ خواہ مخواہ ۔

Wantonness : (n) (۱) شوخی؛ ہڑدنگاپن؛ لا اُبالی پن ۔ (۲) آوارہ مزاجی؛ بد کاری ۔

Wanty : (n) [ME. 'waynte'.] تنگ؛ زیربند؛ چرمی پیٹی ۔

Wany : دیکھو Waney

Wanze : (v) [OE. 'wansian'.] گھٹنا؛ کم ہونا ۔

Wap : (n) [Origin obscure] (۱) مکا؛ گھونسا؛ ضرب ۔ (۲) طوفان؛ آندھی ۔ (۳) جھٹکا؛ اچھالنا ۔

Wap : (v) (۱) زور سے پھینک دینا؛ جھٹکے سے پھینکنا۔ (۲) مارنا؛ پیٹنا؛ ٹھوکنا؛ زد و کوب کرنا ۔ (۳) جھونکے چلنا ۔

Wap : (v) [ME. 'wappen'.] لپیٹنا؛ باندھنا ۔

Wap : (n) [Origin unkn.] (۱) لپیٹ (رسّے کی گرد ڈوری وغیرہ کی) ۔ (۲) پیال کا گٹھا ۔

Wapacut : (n) [American Indian] بڑی قسم کا سفید چتی دار آلو ۔

Wapatoo/Wapta/Wapto/ Wappato : (n) [Chinook jargon.] ان دو پودوں میں سے ایک جن کے گنٹھے کھائے جاتے ہیں ۔

Wapentake : (n) [Late OE. 'waepen(ge)taec'.] (۱) (انگلستان کےبعض ضلعوں ، یارک شائر، ڈربی شائر میں) پرگنہ ۔ (۲) پرگنے کی عدالت یا عدالت کا سرکاری افسر ۔

Wapiti : (n) [Cree. 'wapitik'] شمالی امریکا کا بارہ سنگھا جو سرخ ہرن سے مشابہ مگر اس سے بڑا ہوتا ھے ۔

Wappato(o) : (n) [Chinook 'jargon'.] ایک پودے کا بصلہ جسے امریکی انڈین کھاتے ہیں ۔

Wappens(c)haw : (n) [f.'wapen +schaw'.] کسی ضلع کے مسلح لوگوں کا اجتماع ۔

Wappens(c)hawing/Weapen- : (n) [Dn. 'wapen+schouwing'.] (اسکاچستان) کسی ضلع کے مسلح لوگوں کا جائزہ جو مقررہ اوقات پر ھوتا تھا ۔

Wapper-jawed : (a) [Origin unkn.] ترچھے یا خم دار جبڑے والا ۔

Waqf/Wakf : (n) [Arab.] وقف ۔

War : (n) [Late OE. 'werre'.] (۱) لڑائی؛ جنگ (اقوام کی اور مجازاً افراد کی) ۔ (۲) نبرد؛ حرب؛ رزم؛ خصومت؛ پرخاش؛ پیکار ۔

All's fair in love and war : عشق اور جنگ میں سب کچھ جائز ھے ۔

Art of war : فن جنگ؛ فن حرب ۔

At (open) war : مصروف جنگ ۔

Civil war : خانہ جنگی؛ اندرونی جنگ ؛ ایک قوم کے مختلف طبقوں کی آپس میں لڑائی ۔

Declaration of war : اعلانِ جنگ ۔

Holy war : جہاد؛ مذہبی جنگ ۔

Man-of-war : جنگی جہاز ۔

Open war : علی الاعلان جنگ ۔

Private war : ذاتی جنگ؛ افراد یا خاندان کی آپس کی لڑائی یا فوجی حملہ جو ایک ملک کی جماعت کی طرف سے دوسرے ملک پر حکومت کی اجازت کے بغیر کیا جائے ۔

Sacred war : (تاریخ یونان) ان دو جنگوں میں سے ایک جو ایمفکٹیونک کاؤنسل (Amphictionic Council) نےفوسس (Phocis) کےساتھ کی تھیں ۔

Sinews of war : سرمایہ ، روپیہ جو جنگ یا کسی اور کام کے لئے درکار ہو ۔

The dogs of war : (شاعری) جنگ کی تباہ کاریاں ۔

To declare war : اعلانِ جنگ کرنا ۔

To go to the war : (قدیم) فوج میں بھرتی ھوکر لڑائی پر جانا ۔

To go to war : جنگ کرنا ؛ جنگ آزما ھونا ۔

To have been in the wars : ضرب آلود ھونا ۔

To make war : لڑائی کا آغاز کرنا؛ لڑائی چھیڑنا ۔

To wage war : جنگ کرنا؛ لڑائی کرنا ۔

War to the knife : گھمسان کی جنگ؛ مارنے مرنے کی لڑائی؛ بڑی سخت لڑائی ۔

War/Waur : (a) [ON. 'vere'.] بدتر؛ زیادہ برا؛ زیادہ خراب ۔

War : (adv.) بدتر طریقے سے؛ زیادہ برے طریقے سے ۔

War : (v) غالب آنا؛ سبقت لے جانا؛ زک دینا ۔

War : (v) (۱) جنگ کرنا ۔ (۲) سپاہی کی خدمات انجام دینا ۔ (۳) لفظی نزاع کرنا؛ متضاد ھونا ۔

War-baby : (n) (۱) جنگ کے زمانے میں پیدا ھونے والا بچہ؛ خاص طور سے زمانۂ جنگ میں نا جائز تعلقات کے نتیجے میں پیدا ھونے والا بچہ ۔ (۲) صنعت یا صنعتی پیداوار جسے زمانۂ جنگ کے پیشِ نظر بہت بڑھا دیا گیا ھو ۔

War-bag : (n) بورا جس میں چروا ھے اپنا ذاتی سامان رکھتے ہیں ۔

War-belt : (n) وامپم کی پٹی جسے اعلان جنگ کے طور پر یا شریک جنگ کو بلانے کے لئے لگایا جاتا ھے ۔

War-bride : (n) وہ عورت جو زمانہء جنگ میں کسی سپاہی یا غیر ملکی سے شادی کرے ۔

War captain : (n) امریکی انڈین سردار جو اپنے قبیلے کا فوجی رہنما ہوتا ھے ۔

War chest : (n) (۱) سرمایہء جنگ ۔ (۲) وہ فنڈ جو کسی مخصوص کام، مقصد یا معرکہ کے لئے مخصوص ہو ۔

War chief : (n) دیکھو War-captain

War clause : (n) (بیمہ پالیسی کی) جنگی شق (جس کےتحت جنگ میں مرنے والے بیمہ شدہ شخص کو پریمیم ملتی ھے) ۔

War cloud : (n) جنگ کے بادل؛ آثار جنگ؛ بین الاقوامی معاملات کی ایسی صورت جس میں جنگ چھڑنے کا اندیشہ ہو ۔

War-club : (n) ڈنڈا جسےامریکی انڈین جنگ میں استعمال کرتے ہیں ۔

War correspondent : (n) نامہ نگار جو جنگ کی خبریں جمع کرتا ھے یا بھیجتا ھے ؛ جنگی نامہ نگار ۔

War-craft : (n) (۱) فن حرب ۔ (۲) جنگی جہازوں یا ہوائی جہازوں کا بیڑا ۔

War-crime : (n) وہ جرم (مثلاً قتل عام، جنگی قیدیوں کے ساتھ بدسلوکی وغیرہ) جو جنگ کے زمانے میں کیا جائے؛ جنگی جرم ۔

War-criminal : (n) جنگی جرائم کا مرتکب ۔

War-cry : (n) (۱) نعرہء جنگ ۔ (۲) عام نعرہ یا فقرہ جو لوگوں کو متحد کرنے یا کسی پروگرام پر زور دینے کے لئے استعمال کیا جائے ۔

War dance : (n) جنگی ناچ جو وحشی قومیں لڑائی سے پہلے ناچتی ہیں ۔

War debt : (n) جنگی قرض (جو کوئی ملک جنگ جاری رکھنے کے لئے یا ادائیگی کے لئے لے) ۔

War dog : (n) (۱) میدان جنگ میں استعمال کیا جانے والا کتا ۔ (۲) (مجازاً) جنگ آزمودہ سپاہی ۔ (۳) جنگ کی دھمکی دینے والا شخص ۔

War drum : (n) طبل جنگ ۔

War-eagle : (n) ایک قسم کا بڑا عقاب ۔

War feast : (n) (شمالی امریکی انڈین کا) جشن فتح ۔

War-footing : (n) جنگی تیاری ۔

War-footing : (a) (۱) آمادہء پیکار ۔ (۲) پوری طرح تیار ۔

War-game : (n) (۱) دیکھو Kriegspiel ۔ (۲) ایک طرح کی فوجی مشق ۔

War-gas : (n) حربی گیس؛ زہریلی گیس ۔

War hammer : (n) ایک قسم کا ہتھیار جس کا ایک سرا کند اور دوسرا نوکدار ہوتا ھے ۔

War hawk : (n) جنگ کی حمایت کرنے والا ۔

War head : (n) تارپیڈو کا پھٹنے والا سرا جو زمانہء امن میں نکال دیا جاتا ھے ۔

War-horse : (n) (۱) جنگی گھوڑا؛ تُرنگ ۔ (۲) جنگ آزمودہ سپاہی؛ تجربہ کار سیاست داں ۔ (۳) فرسودہ فن پارہ ۔

War-kettle : (n) (شمالی امریکی انڈین کے درمیان) وہ کیتلی جو جنگ شروع ہونے سے پہلے افتتاحی تقریب کے طور پر آگ پر چڑھادی جاتی ھے ۔

War-kite : (n) بہت بڑی پتنگ جس کی ذریعے پہلے آدمی کو ہوا میں بھیج کر فوجی یا موسمیاتی مشاہدہ کیا جاتا تھا ۔

War-lord : (n) (۱) سپہ سالار ۔ (۲) فوجی حاکم ۔

War-note/Warn't : (n) (۱) جنگی نغمہ ۔ (۲) دیکھو Wasn' t ۔ (۳) دیکھو Weren' t

War-Office : (n) محکمہء جنگ؛ دفتر جنگ یا جنگی دفتر ۔

War of nerves : (n) نفسیاتی جنگ؛ اعصابی جنگ ۔

War-paint : (n) (۱) رنگ جو امریکی انڈین لڑائی پر جانے سے پہلے اپنے چہروں اور جسم پر لگاتے ہیں ۔ (۲) سامان آرائش؛ بناؤ سنگار کے سامان؛ بھڑکیلا لباس؛ رسمی لباس ۔

War-weary : (a) (۱) جنگ سے تھکا ھوا ۔ (۲) (لڑاکا ھوائی جہاز) جو جنگ میں تباہ ھو گیا ھو ۔

War-whoop : (n) (امریکا کے دیسیوں کا) فوجی نعرہ ۔

War wolf : (n) (۱) انسان جو بھیڑیا بن گیا ھو یا بھیڑیا بن جانے کی صلاحیت رکھتا ھو؛ بھژمانس ؛ آدم گرگ؛ گرگ شدہ ۔ (۲) وحشی انسان ۔

War-wolf : (n) قرونِ وسطیٰ کا پتھر پھینکنے والا انجن ۔

War-work : (n) جنگ کا یا جنگ کے بعد لیا ھوا کام ۔

War-worn : (a) (۱) جنگ آزمودہ ۔ (۲) لڑائی کا مارا ھوا؛ جنگ شکستہ؛ جو لڑائی میں ٹوٹ پھوٹ گیا ھو ۔

Warabi : (n) [Jap.] ایک قسم کا کرف (فرن) جس کا پتا کھایا جاتا ھے ۔

Waral/Worral/Worrel : (n) [Arab. 'waral'.] ورل؛ ایک قسم کی افریقی چھپکلی جس کے متعلق خیال کیا جاتا ھے کہ وہ مگرمچھ کے آنے کی خبر دیتی ھے ۔

Waratah/Waratau : (n) (۱) ایک آسٹریلیائی پودا جس میں قرمزی رنگ کے پھول آتے ھیں ۔ (۲) چین اور جاپان کی ایک سدا بہار جھاڑی؛ کمیلا ۔

Warbird : (n) (۱) جنگی ھوائی جہاز یا اس کا عملہ ۔ (۲) ایک قسم کا امریکی پرندہ ۔

Warble : (n) [ON Fr. 'werble'.] (۱) چہک ۔ (۲) ترنم ؛ نغمہ؛ آواز جس میں ترنم ھو ۔

Warble : (n) [Origin obsc.] (۱) ورم اسپ؛ سخت گٹا جو زین کی رگڑ سے گھوڑے کی پیٹھ پر پڑ جاتا ھے ۔ (۲) دانس کے بچے؛ پھنسی جو ان کے کاٹنے سے ھو جاتی ھے ؛ جونکی؛ لاروائے بات مکھی ۔

Warble : (v) [ON Fr. 'werbler, werbloier'.] (۱) پرندوں کا چہچہانا؛ ترنم کے ساتھ چہکنا ۔ (۲) (انسان کا) ترنم کے ساتھ گانا ۔ (۳) ترنم سے ادا کرنا (الفاظ وغیرہ کو) ۔ (٤) گانا؛ نغمہ سرا ھونا ۔ (٥) (جھرنے کا) روانی کے ساتھ بہنا؛ مترنم آواز پیدا کرنا ۔ (٦) تھرتھرانا؛ کانپتی ھوئی آواز میں ادا کیا جانا ۔

Warble : (v) [ME. 'Warbellen'.] (باز کا) بازوؤں کو پیٹھ پر لے جا کر ملانا ۔

War party : (n) (۱) شمالی امریکی انڈینوں کا جنگی مہم پر جانے والا گروہ ۔ (۲) جنگجویانہ رویہ رکھنے والی سیاسی جماعت ۔

War-path : (n) (۱) امریکی دیسیوں کی جنگی مہم؛ اس کا راستہ؛ یا راستہ جو جنگی مہم کی طرح اختیار کیا جائے ۔ (۲) دشمنی؛ معاندانہ رویّہ ۔

To be, go on the war-path : جنگ کرنا؛ طالبِ جنگ ھونا ۔

War plane : (n) جنگی ھوائی جہاز؛ لڑاکا ھوائی جہاز ۔

War post : (n) لال کھمبا جس کے گرد امریکی انڈین ناچتے ھیں اور اس پر اپنا ٹومہاک (نیز کلہاڑی) مارتے ھیں ۔

War potential : (n) (کسی ملک کی) جنگ کے لئے معاشی صلاحیت ۔

War-power : (n) جنگی طاقت ۔

War risk : (n) خطراتِ جنگ ۔

War road : (n) امریکا کے دیسیوں کی جنگی مہم کا راستہ ۔

War-room : (n) فوجی صدر کا وہ کمرا جہاں جنگی نقشے وغیرہ رکھے جاتے ھیں ۔

War sack : (n) دیکھو War-bag

War-ship/War ship : (n) جنگی جہاز ۔

War-song : (n) (۱) جنگی ترانہ ۔ (۲) وحشیوں کا رجز یعنی وہ نظمیں جو وحشی قومیں قبل از جنگ پڑھتی ھیں ۔

War-tax stamp : (n) ڈاک کا وہ ٹکٹ جو جنگی فنڈ جمع کرنے کے لئے جاری کیا جائے ۔

War-time : (n) زمانۂ جنگ ۔

War trail : (n) دیکھو War-road

War-vessel :(n) دیکھو War-ship

War-weariness : (n) جنگ کے اختتام پر یا فوراً بعد کی افسردگی؛ تکان کی حالت یا حقیقت ۔

Warble fly : (n) باٹ مکھی؛ بھن بھن مکھی ۔

Warbled : (a) (چمڑا) جس پر باٹ مکھی کے کاٹنے سے پھنسی نکل آتی ھے ۔

Warbler : (n) (۱) زمزمہ پرداز؛ ترنم سے گانے والا : گانے والا ؛ نغمہ سنج ۔ (۲) ترنمی پرند؛ پرندوں کی ایک قسم کا نام جس میں بلبل وغیرہ شامل ہیں؛ مغنی پرند؛ گانے والی چڑیا ۔ (۳) بین کی ایک الاپ یا سر ۔

The warbler : نغموں کی کتاب کا نام ۔

Warbling : (n) نغمہ؛ ترنم ۔

Warbling : (a) نغمہ سنج؛ مترنم ۔

Warbling vireo : (n) امریکا کا ایک خوش الحان پرند ۔

Warbly : (a) جس میں آواز کی کپکپاہٹ یا لرزش ہو ۔

Warbonnet : (n) ایک قسم کا سر کا لباس جو ٹوپی کی شکل کا ہوتا ھے اور پیچھے کی طرف عقاب کے پَر لگے رہتے ہیں ۔

Ward: (n) [OE. 'weard'.] (۱) وارڈ ؛ جیل خانے یا اسپتال کا کمرہ ؛ حلقہ ؛ شفاخانہ ۔ (۲) (قدیم) حفاظت (اب صرف Watch کی ترکیب میں مستعمل ھے)؛ نگرانی ۔ (۳) (قدیم) (شمشیر زنی) روک؛ توڑ ۔ (٤) نظر بندی؛ حراست ۔ (٥) ولایت (نابالغ کی)؛ مولیٰ ۔ (٦) نابالغ؛ زیر ولایت؛ مولیٰ علیہ؛ وارڈ ۔ (۷) حلقہ (شہر کا) ۔ (۸) (جمع) دندانے جو کنجی اور قفل میں ہوتے ہیں ۔ (۹) وہ عدالت جو نابالغوں کی جائداد کے متعلق مقدموں کی سماعت کرتی ھے ۔ (۱۰) فوجی جاگیر جو فوجی خدمت ادا کرنے سے مشروط ہو ؛ (تاریخ) وہ رقم جو فوجی خدمت کے لئے دی جاتی ھے ۔ (۱۱) (قدیم) قلعے کی دیواروں کا گھیرا ۔ (۱۲) حفاظت؛ دفاع ۔

Court of wards and Liveries : ہنری ہشتم کی قائم کی ہوئی عدالت جو ولایت سے متعلق مقدموں کا فیصلہ کرتی تھی ۔

Master of wards (and Liveries) : کورٹ آف وارڈ کے جج ۔

To hold ward/To keep - : حفاظت کرنا؛ پہرہ دینا ۔

-ward : (v) (۱) حفاظت کرنا (اب زیادہ تر خدا کے لئے آتا ھے) ۔ (۲) (حملے کو) روکنا؛ توڑ کرنا؛ رد کرنا ۔ (۳) بچنا (خطرے، افلاس وغیرہ سے) ۔ (٤) (مریض کو) کسی خاص وارڈ میں رکھنا ۔ (٥) (کتے کا کتیا سے) لگنا ۔

To watch and ward : حفاظت کرنا؛ پہرہ دینا ۔

Ward : (suffix) : لاحقہ بمعنی "طرف"؛ "سمت"؛ "طرف کو"؛ "سمت کو" ۔

Ward bed : (n) (۱) اسپتال کے وارڈ کا بستر، کھانا اور طبی سہولتیں وغیرہ ۔ (۲) اسپتال کی طرف سے مریض کی تیمارداری جس کے عوض میں اسپتال مریض کا طبی مطالعہ کرتا ھے ۔

Ward hill : (n) وہ آگ جو خطرے وغیرہ کی اطلاع کے لئے پہاڑ پر جلائی جائے ۔

Ward-maid : (n) اسپتال کی نوکرانی، ملازمہ ۔

Ward-penny : (n) (نظام جاگیرداری) وہ لگان جو فوجی خدمت کے عوض عائد کیا جاتا تھا ۔

Ward-room : (n) (۱) جنگی جہاز کاوہ حصہ جس میں کیپٹن کے علاوہ دوسرے کمیشن دار افسران رہتے اور کھانا کھاتے ہیں ۔ (۲) وارڈ روم میں کھانا کھانے والے افسران ۔ (۳) سنتری کا کمرہ ۔

Ward-walk : (n) اسپتال کے وارڈوں کا دورہ (مریضوں کو دیکھنے یا دواؤں وغیرہ کے متعلق ہدایت دینے کے لئے) ۔

Ward-woman : (n) (قدیم) بیگم کے توشہ خانہ کی نگراں عورت ۔

Wardable : (a) جس پر قلعے کی حفاظت کا محصول عائد کیا جاسکے ۔

Wardcorn : (n) (نظام جاگیرداری) غلہ جو فوجی خدمت کے عوض میں دیا جاتا تھا ۔

Warded : (a) دندانے دار ۔

Wardeight : (n) ایک قسم کی مرکب شراب جس میں لیموں کارس، اور انار کی شراب ملی ہوتی ھے اور برف اور سوڈا واٹر کے ساتھ پیش کی جاتی ھے ۔

Warden : (n) [AFr. ON Fr. 'wardain'.] (۱) (قدیم) چوکیدار؛ سنتری؛ پاسبان ۔ (۲) نگراں ؛ گورنر ؛ حاکم؛ مہتمم ۔ (۳) (فری میسن) ان دو افسروں میں

سے کوئی جو ایوان گاہ میں Worshipful master کی مدد کرتے ہیں ۔ (٤) گرجا کا منتظم؛ یہودیوں کے عبادت خانے کا منتظم ۔ (٥) سلطنت برطانیہ کے بعض افسروں کے نام کے ساتھ آتا ہے ۔ (٦) بعض کالج، اسکول، اسپتال کے صدر کا خطاب ۔ (٧) داروغہ؛ جیل ۔ (٨) اس کمیٹی کا رکن جس کے ذمہ پل، سڑک، وغیرہ کی مرمت یا ان کے استعمال کے لئے قوانین بنانے کی ذمہ داری ہوتی ہے ۔ (٩) (امریکا) کسی حلقے کے جلسے یا انتخاب میں صدارت کرنے والا افسر ۔ (١٠) (آسٹریلیا) سونے کی کان کا سرکاری افسر ۔ (١١) (کناڈا) مجلس ضلع کا صدر ۔

Fire warden : محافظ آتش زنی ۔

Fish warden : منتظم ماہی گیری ۔

Game warden : وہ افسر جو کسی خاص علاقے کے کھیل کود کی نگرانی کرتا ہے ۔

Warden : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی ناشپاتی ۔

Warden-court : (n) حاکم سرحد کی عدالت ۔

Warden of the cinque ports : (n) انگلستان کی پانچ جنوب مشرقی بندرگاہوں کا نگراں ۔

Warden of the fleet (prison) : (n) داروغہ؛ زنداں ؛ جیل کا منتظم ۔

Warden of the Marches : (n) حاکم سرحد جو پہلے انگلستان کے سرحدی اضلاع کی حفاظت کے لئے مقرر کیا جاتا تھا ۔

Warden of the Mint : (n) ٹکسال کا افسر اعلیٰ ۔

Warden of the Standards : (n) وہ افسر جس کے ذمہ وزن اور پیمائش کے معیاروں کو درست رکھنا ہوتا ہے ۔

Warden of the Stanneries : (n) کارنوال (Carnwall) کی کانوں کا منتظم ۔

Wardency : (n) (١) نگراں کا عہدہ ۔ (٢) گورنر کا عہدہ یا دائرہ؛ حکومت ۔

Wardenry : (n) نگراں کا عہدہ؛ گورنر کا عہدہ یا دائرہ؛ حکومت ۔

Wardenship : (n) (١) نگراں کا عہدہ ۔ (٢) گورنر کا عہدہ یا دائرہ؛ حکومت ۔

Warder : (n) (١) سنتری؛ پہرے دار ۔ (٢) جیلر؛ داروغہ؛ قید خانہ ۔

Warder : (v) سنتری مہیا کرنا ۔

Warder : (n) بادشاہ یا سپہ سالار کا عصا جس کے اشاروں سے ہدایت یا احکام دیئے جاتے تھے ۔

Warderer : (n) (تاریخ) عصا؛ ڈنڈا ۔

Wardership : (n) داروغہ؛ جیل کا عہدہ یا اس کے منصبی فرائض ۔

Wardholding : (n) (جاگیرداری نظام میں) فوجی خدمت کی مدت ۔

Wardian case : (n)[f.the name of the inventor N.B.Ward+IAN.] (١) شیشے کا ڈبہ جس میں سرخس یا نمی میں اُگنے والے دوسرے پودے لگائے جاتے ہیں ۔ (٢) شیشے کا بکس جس میں پودے اُگائے جاتے ہیں یا ایک جگہ سے دوسری جگہ لے جائے جاتے ہیں ۔

Warding : (n) (١) پہرہ؛ حفاظت ۔ (٢) قید ۔ (٣) تالے یا کنجی میں دندانے بنانا ۔

Warding file : (n) تالا یا کنجی میں دندانے بنانے والی ریتی؛ باریک ۔

Wardite : (n) [f. Henny A. Ward, an American naturalist.] ایک معدن جس میں آبدار اساسی سوڈیم، کیلسیم اور الومینیم کا فاسفیٹ ہوتا ہے ۔

Wardless : (a) بے دندانے کا ۔

Wardmote : (n) حلقہ؛ شہر کا جلسہ ۔

Wardmote inquest/-quest : (n) (١) حلقہ؛ شہر کے ذریعے عدالتی تحقیقات ۔ (٢) حلقہ؛ شہر کے ارکان؛ وارڈ (کمیٹی) کے ارکان ۔

Wardour street : (n) (١) وارڈر اسٹریٹ؛ لندن کی ایک سڑک جس پر قدیم فرنیچر کی دکانیں ہیں ۔ (٢) لندن میں ایک سڑک کا نام ۔

Wardour street English : (n) قدیم طرز کی انگریزی جو بہ تکلف بولی یا لکھی جائے ۔

Wardress : (n) عورت جو جیلر کی خدمات انجام دیتی ہو ۔

Wardrobe : (n) [ON Fr. 'warderobe'.] (۱) توشہ خانہ : کپڑے رکھنے کا کمرہ ۔ (۲) کپڑے رکھنے کی میز یا الماری ۔ (۳) شاہی توشہ خانہ ۔ (٤) (کسی شخص کا) کپڑوں کا ذخیرہ؛ کپڑوں کا مجموعہ ۔

Wardrobe bed/-bedstead : (n) مسہری جسے بند کر کے کپڑے رکھنے کی الماری کا کام لیا جاتا ہے ۔

Wardrobe-book : (n) وہ رجسٹر جس میں توشہ خانے کا حساب درج ہوتا تھا ۔

Wardrobe-case : (n) (۱) بڑا سوٹ کیس جو درازوں والے بکس کی طرح ہوتا ہے ۔ (۲) دیکھو Wardrobe-Trunk ۔

Wardrobe dealer : (n) استعمال شدہ کپڑے بیچنے والا ۔

Wardrobe master : (n) ایکٹر: ایکٹرس یا تھیٹر کمپنی کے توشہ خانے کا منتظم ۔

Wardrobe mistress : (n) اداکار، اداکاروں یا تھیٹر کمپنی کے توشہ خانے کی منتظمہ ۔

Wardrobe-room : (n) تھیٹر کا توشہ خانہ؛ ایکٹر؛ ایکٹرس کے کپڑے رکھنے کا کمرا ۔

Wardrobe-trunk : (n) درازوں والا ٹرنک جس میں کپڑے اور دوسری اشیاء رکھی جاسکتی ہیں ۔

Wardrober : (n) شاہی توشہ خانے کا منتظم افسر ۔

-wards : (suffix) لاحقہ بمعنی "طرف، طرف کو، سمت کو" ۔

Wardship : (n) (۱) سرپرستی؛ ولایت ۔ (۲) نگرانی ۔

Wardsman : (n) جیل یا محتاج خانے میں اپنے زیر ولایت بچے کا نگراں شخص ۔

Ware : (n) [OE. 'war'.] (۱) بحری گھاس؛ کائی؛ صوف البحر (خصوصاً وہ جو بطور کھاد استعمال ہوتی ہے) ۔ (۲) (اسکاچستان) بحری گھاس جمع کرنے کا حق ۔

Ware : (n) [OE. 'waru'.] (۱) مصنوعات؛ سامان ۔ (۲) برتن ۔ (۳) (مزاحاً ) عورت ۔ (٤) (شاذ) اشیاء جو فروخت کے لئے بنائی جائیں ۔

The hale ware : کل مقدار یا تعداد ۔

Ware : (a) (۱) واقف ؛ آگاہ ۔ (۲) چوکس؛ بشیار یا ہوشیار ۔ (۳) محتاط ۔ (٤) ہوشیار؛ زیرک؛ دانا ۔

Ware : (v)[ON. 'verja'.] (۱) خرچ کرنا؛ صرف کرنا ۔ (۲)اڑانا؛ برباد کرنا ۔

Ware : (v) [OE. 'warian'.] (۱) ہوشیار کرنا؛ خبردار کرنا ۔ (۲) (امر کا صیغہ) ہوشیار رہو ؛ ہوشیار ۔ (۳) (بول چال عموماً امر کے صیغے میں) دور رہو؛ بچتے رہو؛ پرہیز کرو ۔

Ware : (n) [ON.'verja'.] موسم بہار ۔

Ware goose : (n) ایک چھوٹی قسم کا ہنس ۔

Warehou : (n) [Maori.] آسٹریلیا اور نیوزی لینڈ میں پائی جانے والی ایک قسم کی سمندری مچھلی ۔

Warehouse : (n) (۱) گودام؛ مال خانہ ؛ بھنڈار ۔ (۲) خردہ فروش کی دکان ۔ (۳) مطبع کا وہ حصہ جہاں طبع شدہ چیزیں اور کاغذ رکھے جاتے ہیں ۔

Warehouse : (v) (۱) گودام میں رکھنا ۔ (۲) محفوظ کرنا: حفاظت میں رکھنا ۔

Warehouse bond : (n) (گودام کی رسید دکھانے پر) گودام میں رکھنے کے بانڈ کی بحفاظت حوالگی ۔

Warehouse-room : (n) گودام کی گنجائش، وسعت ۔

Warehouse- to-warehouse insurance : (n) بحری بیمہ جو نقل و حمل میں مال کو مرسل کے گودام سے مرسل الیہ کے گودام تک محفوظ کرتا ہے ۔

Warehousman : (n) (۱) گودام یا مال خانے کا مالک ۔ (۲) گودام رکھنے والا تھوک فروش تاجر ۔ (۳) دیکھو Italian warehouse ۔

Warehouser : (n) گودام یا مال خانے کا مالک ۔

Warehousing : (n) (۱) گودام میں رکھنا ۔ (۲) گودام میں رکھنے کا معاوضہ ۔

Wareless : (a) (۱) (قدیم) غافل؛ غیرہوشیار ۔ (۲) بےاحتیاطی کا؛ غیر محتاط؛ بے خبر ۔

Warely : (adv.) [OE. 'waerlice'.] (قدیم) ہوشیاری سے؛ خبرداری سے؛ احتیاط سے ۔

Wareroom : (n) دکان ۔

Warfa : (n) [Origin unkn.] میمنے کی پیٹھ کا نشیب ۔

Warfare : (n) (۱) جنگ و جدل؛ (حالت) جنگ ۔ (۲) مجادلہ؛ آویزش؛ تصادم ۔ (۳) نجات دہندۂ کلیسائی سرگرمی ۔

Warfaring : (n) دیکھو Warfare

Wari : (n) [Native name in western Africa.] افریقہ اور جنوبی ایشیا میں کھیلے جانے والے بعض قسم کے کھیل ۔

Warily : (adv.) ہوشیاری کے ساتھ چوکسی سے؛ دیکھ بھال کر ۔

Wariness : (n) چوکسی؛ ہوشیاری؛ احتیاط ۔

Waringin : (n) [Jav.] ہندوستانی انجیر ۔

Warkloom/Warklume : (n) (اسکاچستان) اوزار؛ آلہ ۔

Warless : (a) بے جنگ ۔

Warlessly : (adv.) بے جنگجویانہ ۔

Warlessness : (n) بے جنگ ہونے کی حالت ۔

Warlike : (a) (۱) جنگی ؛ فوجی ؛ لڑائی کا ۔ (۲) جنگ جو ۔ (۳) جنگ جویانہ ۔

Warling : (n) قابل نفرت یا ناپسندیدہ شخص ۔

Warlock : (n) [ME. 'warloghe, warlach'.] (۱) جادوگر؛ ساحر ۔ (۲) شعبدہ باز ۔

Warlock : (a) ساحرانہ؛ جادوگر یا جادوگروں سے متعلق ۔

Warlockry : (n) جادوگری؛ سحر؛ شعبدہ بازی ۔

Warm : (a) [OE. 'wearm'.] (۱) گرم ۔ (۲) کسی قدر گرم ۔ (۳) گرم رکھنے والے، گرم (کپڑے) ۔ (٤) (مجازاً) گرم جوش؛ جذباتی ۔ (٥) پرجوش؛ سرگرم؛ گرما گرم ۔ (٦) گرم جوشی کا؛ پرجوش؛ تپاک کا ۔ (۷) گرمایا ہوا؛ تیز؛ مشتعل ۔ (۸) نازک؛ مشکل (موقع) ۔ (۹) ہمدردی کا؛ دل سوزی کا (جذبہ) ۔ (۱۰) (رنگ) شوخ؛ خصوصاً جس میں گہرا سرخ یا زرد رنگ شامل ہو ۔ (۱۱) (شکار کی بو) گرما گرم؛ تیز اور تازہ (جس سے معلوم ہو کہ شکار ابھی گیا ہے) ۔ (۱۲) (بھوں کے آنکھ مچولی کے کھیل میں) بالکل قریب (چھپے ہوئے شخص کی) ۔ (۱۳) خوشحال؛ دولتمند (شخص) ۔ (١٤) (عہدہ دار) جو نیا نہ ہو بلکہ اپنے کام پر جم گیا ہو ۔ (١٥) سخت (لڑائی) ؛ خطرناک (مقام ، جگہ وغیرہ) ۔ (١٦) آشفتہ؛ برہم؛ گرم مزاج ۔ (۱۷) عاشق مزاج؛ شہوتی؛ شہوت پرست ۔ (۱۸) بیہودہ؛ ناشائستہ ۔

A warm corner : (لڑائی کا) نازک موقع ۔

A warm reception : (۱) پر زور یا بھرپور حملہ؛ مزاحمت؛ہنگامہ آرائی ۔ (۲) پُرجوش استقبال یا تواضع ۔

A warm temperament : عاشقانہ مزاج ۔

To keep a seat or place warm : دوسرے کے لئے جگہ گھیرکر رکھنا ۔

To make it (or things) warm for (a person) : کسی کے خلاف جذبات کو برانگیختہ کرنا؛ متواتر حملوں سے ناک میں دم کردینا ۔

Warm/British warm/Service warm : (n) (۱) ایک قسم کا چھوٹا اوورکوٹ جو فوجی افسران پہنتے ہیں ۔ (۲) گرمی؛ گرمانا؛ گرم ہونا ۔

Warm : (adv.) (۱) گرمی سے؛ جوش کے ساتھ؛ تپاک سے ؛ (۲) دیکھو Warmly ۔

Warm : (v) (۱) گرم کرنا ۔ (۲) گرمانا؛ برانگیختہ کرنا؛ مشتعل کرنا؛ تیز کرنا ۔ (۳) تاپنا (آگ وغیرہ) ۔ (٤) گرم ہونا ۔ (٥) مشتعل ہونا؛ گرمانا؛ تیز ہونا ۔ (٦) ہمدردی کا جذبہ پیدا ہونا؛ جوش یا سرگرمی پیدا ہونا ۔ (۷) مارنا پیٹنا؛ کوڑے لگانا ۔ (۸) شوخ رنگ بنانا یا ہونا ۔ (۹) ہمدرد ہونا ۔ (۱۰) مشتعل ہونا؛ سرگرم ہونا ۔ (۱۱) خوش ہونا ۔

Warm-bath : (n) گرمابہ؛ گرم پانی سے غسل ۔

Warm-blood : (n) گرم خون؛ دودھ پلانے والے جانوروں اور چڑیوں کا جس کی حرارت ۹۸ سے ۱۱۲ ڈگری تک ہوتی ہے ۔

Warm-blooded : (a) (۱) گرم خون کا ۔ (۲) گرم جوش طبیعت کا؛ جذباتی مزاج کا ہونا ۔

Warm-bloodedness : (n) گرم جوش طبیعت کا ہونا؛ جذباتی مزاج کا ہونا ۔

Warm description : (n) شہوت انگیز بیان ۔

Warm-hearted : (a) ہمدرد؛ دلسوز ۔

Warm-heartedly : (adv.) ہمدردی سے؛ دلسوزی سے؛ پیار و محبت سے ۔

Warm-heartedness : (n) ہمدردی؛ دلسوزی؛ پیار و محبت ۔

Warm-house : (n) ایک قسم کا حرارت خانہ (نازک پودوں کو سردی سے محفوظ رکھنے کے لئے) ۔

Warm-in boy : (n) وہ مزدور جو شیشے کے ظروف کو دوبارہ گرم کر کے دوسرے مزدور کو مزید عمل کے لئے دے دیتا ھے ۔

Warm-sea : (n) وہ سمندر جس کا پانی نسبتاً گرم خطے کے سمندر جیسا ہوتا ھے ۔

Warm spot : (n) (۱) جلد کا وہ حصہ جس میں گرمی پہنچانے سے سرور پیدا ہوتا ھے ۔ (۲) مرکزِ محبت ۔

Warm up : (v) (۱) ورزش یا مشق کرنا (کھیل شروع کرنے سے قبل) ۔ (۲) خطرناک صورت حال ہونا؛ تشدد آمیز ہونا ۔ (۳) (پکے ہوئے کھانے کو) گرم کرنا ۔ (٤) ذوق شوق پیدا کرنا؛ بڑی دلچسپی پیدا کرنا ۔ (۵) گرم ہونا ۔

Warm-up : (n) (۱) ورزش یا مشق کا وقت (کھیل یا مقابلہ شروع ہونے سے پہلے عضلات ڈھیلے کرنے کے لئے) ۔ (۲) انجن، ریڈیو وغیرہ کو چلا کر گرم کرنا ۔ (۳) وہ تفریحی پروگرام جو ریڈیو یا ٹیلیویژن کے سامعین کی اثرپذیری بڑھانے کےلئے پیش کیا جاتا ھے ۔ (٤) پیش مشق؛ مشق یا تیاری جو کسی اہم کارنامے سے پہلے کی جائے ۔

War-up suit : (n) دیکھو Sweat-suit

Warm-water : (n) (۱) گرم پانی (جو درجہٴ ابال سے کم گرم کیا گیا ہو) ۔ (۲) وہ سمندر جس کا پانی نسبتاً گرم خطے کے سمندر جیسا ہوتا ھے ۔

Warm wave : (n) گرم موج، لہر ۔

Warm with : (a) گرم پانی اور شکر ملی (شراب) ۔

Warm work : (n) شدید لڑائی؛ خوفناک جنگ ۔

Warman : (n) سپاہی ۔

Warmed-over : (a) (۱) گرم کیا ہوا (دوبارہ) ۔ (۲) فرسودہ؛ پرانا؛ پائمال ۔

Warmed-up : (a) (۱) دیکھو Warmed-over ۔ (۲) (مویشی) جو تین مہینے یا اس سے کم اچھی غذا پر موٹا ہونے کے لئے رکھا گیا ہو ۔

Warmer : (n) (۱) گرم کرنے والا؛ گرم کرنے کا برتن یا آلہ ۔ (۲) رائفل کی نال گرم کرنے کے لئے چھوڑا گیا فائر ۔

Warmful : (a) پُرجوش؛ پرتپاک ۔

Warming : (n) (۱) گرم کرنا؛ گرم ہونا؛ گرماؤ ۔ (۲) کندی؛ مرمت؛ زدو کوب ۔

Warming : (a) گرم کرنے والا ۔

Warming house : (n) خانقاہ کا گرم کمرا ۔

Warming-pad : (n) جسم یابستر کو گرم کرنے والا آلہ (جو بجلی یا کیمیاوی عمل سے چلتا ھے) ۔

Warming-pan : (n) (۱) بستر گرم کرنے کی انگیٹھی ۔ (۲) (مجازاً) قائم مقام (جو دوسرے شخص کے بالغ ہونے تک کسی عہدے یا منصب پر رہے) ۔

Warming-up : (a) گرم کرنے کا؛ گرم کرنے سے متعلق ۔

Warminster broom : (n) ایک قسم کی جھاڑی ۔

Warmish : (a) کسی قدر گرم ۔

Warmly : (adv.) دلسوزی سے؛ تپاک سے؛ گرم جوشی سے؛ جوش کے ساتھ؛ سرگرمی سے؛ گرمی کے ساتھ ۔

Warmonger : (n) جنگجو؛ جنگ پسند شخص ۔

Warmongering : (n) جنگجوئی ۔

Warmouth/Warmouth bass/-perch: (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی دریائی مچھلی ۔

Warmth : (n) [OE 'wiermpu'.] (۱) ہلکی گرمی ۔ (۲) جوش ؛ گرم جوشی؛ تپاک؛ دلسوزی ۔ (۳) تیزی؛ حرارت؛ غصہ ۔ (٤) دمک؛ چمک ۔

Warn : (v) [OE. 'war(e)nian, wearnian'.] (۱) آگاہ کرنا ؛ خبردار کرنا؛ ہشیارکرنا؛ متنبہ کرنا؛ تنبیہ

Warning-piece : (n) (۱) دیکھو Warning-gun ۔ (۲) (گھڑی کا) وہ پرزہ جو گھنٹی بجنے سے پہلے کھرکھر کی آواز دیتا ہے ۔

Warning-pipe : (n) وہ لبریزنلکی جو ٹنکی کے حد سے زیادہ بھر جانے کی اطلاع دیتی ہے ۔

Warning-wheel : (n) (گھڑی کی) چرخی جو گھنٹی بجنے سے پہلے گھر گھر کی آواز دیتی ہے (یا جس سے آواز نکلتی ہے) ۔

Warningly : (adv.) بطور تنبیہہ : خطرے سے آگاہ کرتے ہوئے ۔

Warp : (n) [OE. 'wearp'.] (۱) تانا؛ تار؛ کپڑے کی بناوٹ میں وہ دھاگا جو لمبان میں تانا جائے ۔ (۲) جہاز کھینچنے کی رسی ۔ (۳) اینٹھن ؛ خم ؛ کجی ۔ (٤) (مجازاً) انحراف ؛ کج روی ؛ خرابی ۔ (۵) دریا برآمد مٹی کی تہ جو میلے پانی کے رہنے سے جم جاتی ہے اور زمین کو زرخیز بناتی ہے؛ رسوب دریا؛ گاد ۔ (٦) رسی جو جال یا بارپون سے بندھی رہتی ہے ۔ (۷) مچھلی یا صدف کی چار (بعض اوقات تین یا دو) کی تعداد ۔ (۸) بنیاد؛ اساس ۔

Warp : (v) (۱) اینٹھ دینا؛ خم پیدا کردینا؛ ٹیڑھا کردینا؛ اینٹھ جانا؛ خم دار ہو جانا ۔ (۲) ٹیڑھا ہو جانا یا کردینا؛ خم پیدا ہو جانا یا کر دینا؛ صورت بگاڑ دینا ۔ (۳) (سیرت یا طبیعت میں) انحراف پیدا کرنا؛ کجی یا کج روی پیدا کرنا ؛ کج رائی پیدا کر دینا؛ بگاڑ دینا ۔ (٤) (رائے کو) اعتدال یا انصاف کے نقطے سے ہٹا دینا؛ تعصب پیدا کر دینا ۔ (۵) (جہاز میں) رسی باندھ کر کھینچنا؛ اس طرح کھنچتے ہوئے چلنا (جہاز کا) ۔ (٦) (زمین میں) میلا پانی بھر کر اور دریا برآمد مٹی جما کر زرخیز بنانا؛ دریا برآمد مٹی سے نہر کو بھر دینا ۔ (۷) مسخ کر دینا؛ غلط معنی پہنانا ۔ (۸) (کسی متحرک چیز کو) اس کے رستے سے ہٹا دینا؛ منحرف کر دینا ۔ (۹) تانا لگانا ۔ (۱۰) رسی بانٹنے کے لئے سوت کو لمبا کرنا ۔ (۱۱) (ماہی گیری) کانٹے میں مصنوعی رسی لگانا ۔ (۱۲) بہت آہستہ یا مشکلوں سے بڑھنا (ہاتھوں اور پاؤں لگا کر) ۔ (۱۳) ہوا میں تیرنا یا ناچنا ۔ (۱٤) طرفدار ہو جانا؛ متعصب ہو جانا ۔ (۱۵) وقت سے پہلے بچہ دے دینا (مویشیوں یا پالتو جانوروں کا) ۔ (۱٦) جوار بھاٹے کو نشیبی علاقے میں لانا ۔

To warp one's way : (جہاز کا) رسی میں بندھ کر کھنچتے ہوئے چلنا ۔

کرنا ۔ (۲) اطلاع دینا؛ خبر کرنا ۔ (۳) (گھڑی کا) گھنٹی بجنے سے پہلے گھر گھر کی آواز پیدا کرنا ۔ (٤) (فوج) بلانا؛ حکم دینا ۔ (۵) منع کرنا؛ ممانعت کرنا (آگے بڑھنے، مداخلت بیجا وغیرہ کی) ۔ (٦) جبریہ حکم جاری کرنا ۔

To warn off : (کسی شخص کو) دور رہنے کی اطلاع دینا ۔

Warn off : (v) (گھوڑا، جاکی یا کھلاڑی کو) دوڑ یا مقابلے سے محروم کر دینا ۔

Warnel : (n) [OE. 'wernaegel'.] (۱) پھنسی جو ڈانس کے بچے کے کاٹنے سے مویشیوں کے جسم پر نکل آتی ہے ۔ (۲) بات مکھی ۔

Warner : (n) آگاہ کرنے والا؛ خبر دار کرنے والا؛ خصوصاً آگاہی دینے والا پرزہ یا ترکیب ۔

Warning : (n) (۱) (خطرے کی) اطلاع؛ خبر؛ اخطار؛ آگاہی ۔ (۲) (قصور کی) تنبیہ ۔ (۳) خطرے کی علامت؛ متنبہ کرنے والی چیز؛ باعث عبرت ۔ (٤) یاد رکھنے والی چیز یا مثال ۔ (۵) (تجارتی) تعلقات منقطع کرنے کا نوٹس؛ نوکری سے برخاست کرنے کا نوٹس ۔

To give warning (to) : نوکری سے الگ کرنے یا الگ ہونے کی نوٹس دینا ۔

To take warning : (۱) چوکنا ہونا؛ ہشیار ہونا ۔ (۲) خطرے کی اطلاع پا کر مناسب تدبیر کرنا؛ متنبہ ہونا؛ تنبیہہ سے فائدہ اٹھانا ۔

Warning : (a) تنبیہہ ۔

Warning-bell : (n) (۱) خطرے کی گھنٹی ۔ (۲) روانگی کی گھنٹی ۔

Warning colouration : (n) (حیوانیات) خطرے کے وقت جاندار کا رنگ بدل لینا (تاکہ دشمن کو نظرنہ آئے جیسے گرگٹ وغیرہ) ۔

Warning-gun : (n) بندوق جو خطرے سے آگاہی کے لئے یا اعلان کرنے کے لئے چھوڑی جائے ۔

Warning-lever : (n) (گھڑی سازی) بیرم جو گھرگھر کی آواز نکالنے والے پہیے کو متحرک کرتا ہے ۔

Warning net : (n) وہ مواصلاتی نظام جو دشمن کی فوج اور خصوصاً ان کے ہوائی جہازوں کے آنے کی اطلاع دیتا ہے ۔

Warp and woof : (n) بنیاد؛ اساس ۔

Warp-beam : (n) وہ بیلن جس پر تانا لپیٹا جاتا ہے ۔

Warp-face : (n) (کپڑا) جس میں تانا نمایاں ہو ۔

Warp-knit : (n) صرف تانے سے بنا ہوا کپڑا ۔

Warp-knitted : (a) صرف تانے کے ذریعے بنا ہوا ۔

Warp-knitting : (n) مشین کے ذریعے بنائی جس میں صرف تانا استعمال ہوتا ہے ۔

Warp-lace : (n) ایک قسم کا کلابتو جس کے دھاگےتانے سے مشابہ ہوتے ہیں ۔

Warp-land : (n) زمین جو دریا برآمد مٹی کے ذریعے زرخیز بنائی گئی ہو ۔

Warp-wire : (n) تار والے راچھ کا تار ۔

Warped : (a) اینٹھا ہوا؛ ٹیڑھا؛ دریا برآمد مٹی کی وجہ سے زرخیز ۔

Warper : (n) تانا لگانے والا (آدمی یا مشین) ۔

Warping : (n) (۱) تانا لگانا ۔ (۲) جہاز کو رسی سے باندھ کر کھینچنا ۔ (۳) دریا برآمد مٹی سے بھر جانا (زمین کا) ۔ (٤) اینٹھنا؛ مروڑنا؛ اینٹھن ۔ (٥) کان: ٹیڑھ ؛ تاب؛ آڑ ۔ (٦) وہ دھاگا جس کے ذریعے مصنوعی مکھی کانٹے سےلگی رہتی ہے ۔ (۷) غلط معنی پہنانا ۔

Warping bank : (n) زمین کے گرد کنارہ بنانا تاکہ جوار بھاٹے کا پانی داخل ہو کر دریا برآمد مٹی کے ذریعے زمین کو زرخیز بنا سکے ۔

Warple : (v) [f. warp.] اینٹھنا؛ مروڑنا؛ بل دینا؛ گوندھنا ۔

Warple-way/-road : (n) [Origin unkn.] وہ راستہ جس پر گھوڑے گزرسکیں اور گاڑیاں وغیرہ نہ گزر سکیں ۔

Warracoori : (n) [Native name.] سفید صنوبر کی لکڑی ۔

Warragal/Warrigal : (n) [f. Native name in Australia.] (۱) آسٹریلیا کا جنگلی یا نیم پالتو کتا ۔ (۲) آسٹریلیا کا جنگلی گھوڑا ۔

Warragal/Warrigal : (a) جنگلی ۔

Warrandice : (n) [AFr. 'warandise'.] (۱) معقول وجہ : جواز ۔ (۲) دیکھو Warranty ۔ (۳) (اسکاچستانی قانون) زمین کے خریدار کو قانونی ذمہ داری سے بری کر دینے کا معاہدہ ۔

Warrant : (n) [ME. 'warant'.] (۱) سند؛ اختیار مفوضہ؛ (کسی کام کے کرنے کی) معقول وجہ، جواز ۔ (۲) حکم جس کے ذریعے روپیہ ادا ہو؛ پروانہ؛ ادائی زر؛ برأت ۔ (۳) پروانہء گرفتاری یا قرقی، ضبطی، وارنٹ ۔ (٤) مختارنامہ ؛ کسی شخص کی طرف سے مقدمے میں پیروی کرنے کی تحریری اجازت ۔ (٥) وارنٹ؛ محکمہء جنگ یا محکمہء بحری کا پروانہء تقرر جو چھوٹے درجے کے افسروں کو دیا جاتا ہے ۔ (٦) اجازت نامہ ۔ (۷) گودام کی رسید ۔ (۸) Warrant officer کا مخفف ۔ (۹) ذمہ دار شخص؛ مستند گواہ ۔

General warrant : پروانہء گرفتاری ۔

To take warrant oneself : عہد کرنا ۔

Warrant : (n) [Origin unkn.] (کان کنی) زیر مٹی؛ چکنی مٹی کی تہ (کوئلے کے نیچے) ۔

Warrant : (v) [ME.'warent(e'.] (۱) معقول وجہ ہونا؛ وجہ جواز ہونا ۔ (۲) تصدیق کرنا؛ ضامن ہونا؛ ذمہ دار ہونا (خصوصاً مال کے اصلی اورصحیح مقدار ہونے کا)؛ ضمانت دینا (کسی شخص کو اس کی زمین یا اس کے قبضہ سے متعلق) ۔ (۳) اختیار دینا؛ سند دینا ۔ (٤) جواب دہ ہونا ۔ (٥) یقین دلانا؛ یقین کرنا ۔

I warrant/I will warrant : (۱) میں بیان کی صحت کا ضامن ہوں ۔ (۲) (بطور جملہء معترضہ) یقیناً؛ بے شک ۔

Warrant of arrest : (n) پروانہء گرفتاری ۔

Warrant of attorney : (n) مختار نامہ ۔

Warrant officer : (n) وارنٹ افسر؛ کمیشن افسروں سے چھوٹا اورغیرکمیشن افسروں سےبڑا افسر ۔

Warrantable : (a) (۱) جائز؛ معقول ۔ (۲) جس کی ضمانت دی جا سکے ۔ (۳) قابل شکار (پانچ یا چھ برس کی عمر کا بارہ سنگا) ۔

Warrantableness : (n) معقول ہونا؛ جائز ہونا ۔

Warrantably : (adv.) معقول طور پر؛ جائز طور پر۔

Warranted : (a) مصدقہ؛ مستند؛ جائز ۔

Warrantee : (n) اختیار پانے والا ۔

Warranter : (n) (۱) ضامن؛ ذمہ دار؛ مصدق؛ تصدیق کرنے والا ۔

Warrantise : (n)[OFr.'warentise'.] (۱) ضمانت دینا؛ ضامن ہونا؛ ضامن؛ ضمانت دینے والا ۔ (۲) (قانون) دیکھو Warranty ۔ (۳) اختیار؛ اجازت؛ سند ۔

Warrantless : (a) بے ضمانت؛ بے اجازت؛ غیر مجازانہ ۔

Warrantor : (n) اختیار دینے والا؛ سند دینے والا ۔

Warranty : (n) [AFr. 'warrantie'.] (۱) معقول وجہ؛ جواز ۔ (۲) اختیار، سند ۔ (۳) تصدیق اصلیت، ذمہ داری (بیچنے والے کی طرف سے کہ مال اس کا ہے اور اصلی ہے ) ؛ عہد؛ عہدنامہ ۔ (٤) مسلمہ ثبوت؛ شہادت ۔ (٥) ضمانت ۔

Covenant of warranty : معاہدہ یا ضمانت کہ جائداد لینے والے کو گزند نہ پہنچے ۔

War(r)ee : (n) [Origin unkn.] مرکزی اور جنوبی امریکا کا سور کی قسم کا ایک جانور ۔

Warren : (n) [AFr. ON Fr. 'warenne'.] (۱) (تاریخ) احاطہ جہاں جانوروں کی افزائش نسل کی جاتی تھی ۔ (۲) خرگوش گاہ : خرگوشوں کا جنگل : جس میں خرگوش بہت کثرت سے ہوں ۔ (۳) خرگوش گاہ میں رہنے والے خرگوش ۔ (٤) (مجازاً) چھوٹے چھوٹے جانوروں کا گروہ ۔ (٥) عمارت یا عمارتیں جن میں غریبوں کی کثیر آبادی ہو ۔ (٦) تنگ گلیوں یا راستوں کا جال ۔

Warrener : (n) [AFr. 'warener'.] (۱) (تاریخ) محفوظ شکارگاہ کا منتظم؛ محافظ شکارگاہ ۔ (۲) خرگوش گاہ کا نگراں ۔ (۳) خرگوش گاہ یا باڑے کا مالک ۔

Warrigal : (n&a) [Native name] دیکھو Warragal

Warring : (a) (۱) جنگ کرنے والا ؛ جنگجو؛ جنگجویانہ ۔ (۲) (مجازاً) ایک دوسرے کے مخالف؛ متناقض؛ متضاد۔ (۳) ایک قسم کا Wall-flower ۔ (٤)عورت ۔ (٥) جانور ۔

Warrior : (n) [ME. 'werre(y)our'.] (۱) جنگ آزمودہ سپاہی؛ ساونت؛ سورما ۔ (۲) سپاہی (بحری یا بری فوج کا) ۔ (۳)جنگجو (قوم وغیرہ) ۔ (٤) جنوبی امریکا کا ایک پرندہ ۔

Black warrior : امریکا کا ایک شکاری پرندہ ۔

(Bloody) warrior : موسم بہار کاخوشبودار پودا جس میں عموماً نارنجی یا بادامی پھولوں کے گچھے ہوتے ہیں ۔

The Unknown Warrior : گمنام سپاہی؛ جنگ عظیم میں مارے گئے سپاہیوں میں سے ایک سپاہی کی لاش جو حکومتِ برطانیہ کے ہر ملک کی قوم کی قربانی کی یادگار میں ۱۱/نومبر سنہ ۱۹۲۰ء کو ویسٹ منسترایبے میں دفن کی گئی ۔

Warrior ant : (n) حاکم چیونٹی ؛ ایک قسم کی چیونٹی جو دوسرے چھوٹے کیڑوں پر حکومت کرتی ہے ۔

Warrioress : (n) سورما عورت ۔

Warrior's belt : (n) (علم النجوم) جوزہ کے تین چمکدار ستارے ۔

Warriorship : (n) سپاہی کا عہدہ یا کام ۔

Warsaving certificate : (n) دیکھو Saving

Warsaw : (n) [Sp. 'guase'.] بعض قسم کی امریکی مچھلیوں کے نام ۔

Warsle : (v) [Metathetic form of Wrestle.] (۱) کشتی لڑنا ۔ (۲) پوری طاقت سے مقابلہ کرنا۔ (۳) دیکھو Wrestle ۔

Warsle : (n) کشتی ؛ گُتھم گُتھا ۔

Warsler : (n) کشتی لڑنے والا؛ پہلوان ۔

Wart : (n) [OE. 'wearte'.] (۱) مسا؛ سخت دانہ؛ مہاسا ؛ گندمہ ۔ (۲) گومڑی؛ مسا جو درختوں کے تنے پر ہو ۔ (۳) گھوڑے کے پیر کا گھٹا ۔ (٤) (فوج، بول چال) نوجوان چھوٹا افسر ۔ (٥) (مجازاً) چھوٹا بدنما ابھار؛ کوئی چھوٹی یا مکروہ چیز ۔

To paint on with his warts : کسی شخص کی سچی تصویر کھینچنا جس میں اس کے نقص بھی دکھائے جائیں۔

Wart and all : ناگوار یا خلاف ادب حصوں یا خصوصیات کے ساتھ۔

Wart-biter : (n) ایک قسم کا ٹڈا ۔

Wart-cress : (n) ایک قسم کا کاھو ۔

Wart grass : (n) گومڑی دار؛ دانہ دار ۔

Wart-hog : (n) افریقہ کے بڑے سر والے سور جن کے چہرے پر مسے ھوتے ہیں ؛ مسے دار سور ۔

Wart-snake : (n) ایک قسم کا سانپ جس کے چمڑے پر مسےنما کھپرے ھوتے ہیں ۔

Wart-weed : (n) مسا بوٹی ۔

Wart-wort : (n) دیکھو Wart-weed

Warted : (a) گومڑی دار؛ دانہ دار ۔

Warth : (n) [OE. 'warap'.] (قدیم) شور؛ کنارہ؛ ساحل ۔

Wartless : (a) بے مسا ۔

Wartlike : (a) مسا نما؛ مسے سے مشابہ ۔

Warty : (a) (۱) مسے دار؛ مسوں سے بھرا ھوا ۔ (۲) گومڑی دار ۔ (۳) مسا نما ۔ (٤) (مجازاً) سنگلاخ؛ کھردرا ۔

Warwickite : (n) [f. Warwick, a vill of Southern New York.] ایک معدنی شے $(Mg,Fe)_3 Ti (BO_4)_3$ ۔

Wary : (a) (۱) چوکس؛ ہشیار؛ ھوشیار؛ محتاط ۔ (۲) چوکسی کا؛ پر احتیاط ۔

Was : (n) گزری ھوئی بات، چیز، حالت ؛ ماضی ۔

Was : (v) تھا؛ تھی ۔

Wasabi : (n) [Jap.] (۱)ایک ایشیائی جڑی بوٹی ۔ (۲)ایشیائی بوٹی کی جڑ ۔

Wase : (n) [ME.] (۱) (قدیم) گھاس یا پیال کا گٹھر ۔ (۲) پیال کی گدی جو بوجھ اٹھاتے وقت سر پر رکھتے ہیں ۔

Wash : (n) (۱) دھونا؛ دھلنا؛ دھلائی ۔ (۲) ہاتھ منہ دھونا ۔ (۳) لادی؛ دھلنے والے کپڑے ۔ (٤) پانی کی ہلچل؛ تلاطم امواج خصوصاً جو کشتی کی رفتار سے پیدا ھوتا ھے ۔ (٥) دریا برآمد مٹی؛ رسوب ۔ (٦) باورچی خانے کا دھوون جو سوروں کو دیا جاتا ھے؛ گندہ پانی؛ موری کا پانی ۔ (۷) پانی سی چیز؛ چائے، شراب وغیرہ جو بےحد ہلکی ھو؛ دھوون ۔ (۸) (مجازاً) بکواس، فضول، بے مزا یا پھسپھسی گفتگو ۔ (۹) لوشن؛ دھونے یا رنگ صاف کرنے کی دوا؛ شُوَیہ ۔ (۱۰) (سونے وغیرہ کا) ہلکا ملمع ۔ (۱۱) پانی کا رنگ (جو پانی میں گھولا گیا ھو) ۔ (۱۲) دیوار وغیرہ پر رنگ کی ہلکی تہ ۔ (۱۳) (آب رنگ تصویر) رنگ کی چوڑی ہلکی تہ جو برش سے ایک ہی بار میں لگائی گئی ھو ۔ (١٤) تلاطم امواج سے پیدا ھونے والی آواز ۔ (١٥) نشیبی قطعہٴ زمین جس میں اکثر پانی بھر جائے ۔ (١٦) سردیوں میں بہنےوالی ندیوں کا خشک کنارہ ۔ (١٧) ساحلی جھیل ۔ (١٨) باسی پیشاب ۔ (١٩) (کان کنی) کھرچے ھوئے کوئلے کی پرت پر کنکر کی تہ ۔ (۲۰) وہ مٹی جس کو دھو کر سونا یا ہیرا نکالا جائے ۔ (۲۱) (عام) (طباعت) ساتھ کام کرنے والے مزدور کو سزا دینا (جھوٹ بولنے کے لئے) ۔ (۲۲) صدف یا گھونگے کو تولنے کا ایک پیمانہ ۔ (۲۳) (صرافہ) تمسکات کی فرضی فروخت (جس میں دلاّل کو دونوں طرف سے کمیشن ملتا ھے) ۔ (۲٤) بھالو یا اودبلاؤ کا زمین دوز ماند، بھٹ ۔ (۲٥) شعیرے کا زلال یا آش جس سے شراب نکال لی گئی ھو ۔ (۲٦) نالا جو دریا کے سیلاب سے بن گیا ھو؛ سڑک سے ھو کر گزرنے والا جھرنا یا ندی ۔ (۲۷) دلدل؛ دلدلی خطہ؛ جھابڑ ۔ (۲۸) کھپریل کی سی ترتیب ۔ (۲۹) وہ برتن جس کی شکل پانی ڈھونے والے ظرف کی سی ھو ۔ (۳۰) رقیق رنگ و روغن ، منجن وغیرہ ۔ (۳۱) وہ مرکب (انڈے اور دودھ وغیرہ کا) جو نان بائی چمک پیدا کرنے کے لئے روٹی، بسکٹ وغیرہ پر لگاتا ھے ۔ (۳۲) (طب) لیپ ۔

At the wash : (کپڑے وغیرہ) جو دھونے کےلئےھوں ۔

Black wash/Yellow- : پارے سے بنی دوائیں جو جلدی بیماریوں میں استعمال ھوتی ہیں ۔

(To be lost, damaged etc.) in the wash : دھونے میں ضائع یا نقصان ھو جانا ۔

White wash : (۱) قلعی ۔ (۲) چونے کی سفیدی (پھیرنا) ۔

Wash : (v) (۱) دھونا؛ دھو کر صاف کرنا ۔ (۲) (مجازاً) پاک کرنا (گناہ وغیرہ سے) ۔ (۳) دھو کر مٹانا؛

(دھبا) دھو ڈالنا ۔ (٤) ہاتھ منہ دھونا ۔ (٥) کپڑے دھونا ؛ دھلائی کا کام کرنا ۔ (٦) (کپڑے کا) اس طرح دھل سکنا کہ رنگ نہ اڑے اور خراب نہ ہو ۔ (٧) تر کرنا؛ بھگونا ۔ (٨) (دریا کے ساحل وغیرہ کو) چھونا؛ چھوتے ہوئے بہنا (دریا کا) ۔ (٩) بہالے جانا؛ بہہ جانا ۔ (١٠) (کھانے کی چیز کو پانی وغیرہ سے) اتارنا ۔ (١١) پھیل کر بہنا ۔ (١٢) (کچی دھات کو) پانی سے دھوکر نتھارنا یا نتھارا جانا ۔ (١٣) (دیوار وغیرہ پر) بالی سے رنگ کرنا؛ چونا گردانی کرنا ۔ (١٤) (سونے وغیرہ کا) پانی پھیرنا؛ ہلکا ملمع کاری کرنا ۔ (١٥) (مجازاً) آزمائش سے گزرنا ۔ (١٦) دھونے میں رنگ کا اڑجانا؛ دھلاتے دھلاتے بے رنگ یا بدرنگ ہو جانا ۔ (١٧) (مجازاً) کم زور ہو جانا؛ تازگی کھو دینا ۔ (١٨) (بلی وغیرہ کا اپنے چہرے یا جسم کو) زبان سے چاٹ کر یا پنجے سے مل کر صاف کرنا ۔ (١٩) آبریزش سے یا دوا وغیرہ (پانی میں ڈال کر) (منہ وغیرہ) دھونا ۔ (٢٠) نہانا ؛ غسل کرنا ۔ (٢١) شراب سے حلق کو تر کرنا ۔ (٢٢) (آب رنگ تصویر میں) برش کی مسلسل جنبش سے رنگ کی چوڑی تہ چڑھانا ۔ (٢٣) (موجوں کا) ساحل سے ٹکرانا ۔ (٢٤) (مجازاً) مٹانا؛ محو کرنا؛ نیست و نابود کرنا؛ منسوخ کر دینا ۔ (٢٥) (کشتی کی دوڑ میں) متلاطم امواج کے ذریعے حریف کی کشتی کی رفتار میں رکاوٹ ڈالنا ۔ (٢٦) لہروں کا موجزن ہونا ۔ (٢٧) (دریا کا) شہر، ملک سے ہو کر گزرنا ۔ (٢٨) (غذا کو نگلنے یا ہضم کرنے کے لئے) کھانے کے دوران یا فوراً بعد شراب پینا ۔ (٢٩) بہتے ہوئے پانی سے بہہ جانا یا الگ ہو جانا ۔ (٣٠) موجوں میں ہچکولے کھانا ۔ (٣١) ڈھال بنانا؛ ڈھلوان بنانا ۔ (٣٢) (طباعت) (جھوٹ بولنے کے لئے اپنے ہمکار کو) سزا دینا یا میز پر ہتھوڑے مار کر دق کرنا ۔ (٣٣) (صرافہ) دلال کا تمسکات کو فرضی فروخت کرنا تاکہ دونوں طرف منافع کمائے ۔ (٣٤) چکر کھلانا ۔ (٣٥) تاش کے پتے پھینٹنا (بانٹنے سے پہلے) ۔ (٣٦) آزمائش میں کامیابی کے ساتھ گزر جانا ۔ (٣٧) پگھلے ہوئے لوہے کے ڈلے سے فاسفورس دور کرنا ۔ (٣٨) صابن کی طرح صاف کرنا؛ صابون کا کام دینا ۔ (٣٩) (پانی کی دھار کا کسی شے کو) کھا جانا؛ کاٹ دینا ۔ (٤٠) مقبول ہونا؛ یقین دلانا ۔ (٤١) چھپ چھپ یا چپڑ چپڑ کی آواز کے ساتھ چلنا ۔

To wash an ass 's head (or ear) : بے فائدہ محنت کرنا؛ سعی لاحاصل کرنا ۔

To washan Ethiop, black moor (white) : بے کار محنت کرنا؛ سعی لاحاصل کرنا ۔

To wash clean or white : دھوکرصاف یاسفیدکردینا (گندے کپڑے کو) ۔

To wash down : سر سے پاؤں تک دھو دینا؛ پوری طرح دھو دینا ۔

To wash one's dirty linen at home : گھر کے جھگڑے کو گھر ہی میں رکھنا ۔

To wash one's dirty linen in public : گھر کے جھگڑے کو بازار میں چکانا ۔

To wash one's hands : ہاتھوں کو ملنا (جیسے دھویا جاتے)۔

To wash one's hands of : (کسی معاملے سے) قطع تعلق کر لینا، الگ ہو جانا، بری الذمہ ہونا ۔

To wash out : (١) (برتن وغیرہ کو) اندر سے صاف کرنا۔ (٢) (صابون دور کرنے کےلئے) کھنگالنا ۔

To wash up : (کھانا کھانے کے بعد) برتن دھونا ۔

Wash : (a) پکے رنگ کا اور پائدار؛ دھلاؤ ۔

Wash and wear : (a) (کپڑے ) جن پر دھونے کے بعد استری کی ضرورت نہ ہو؛ دھوؤ اور پہنو ۔

Wash away : (n) (١) پہاڑی کے کسی حصے کا سیلاب سے بہہ جانا۔ (٢) سیلاب کا ریل کی پٹری یا سڑک کے کسی حصے کو تباہ کر دینا ۔ (٣) دراز یا سوراخ جو مٹی کے دھل جانے سے پیدا ہو جائے ۔

Wash-ball : (n) صابن کا گولا (منہ، ہاتھ دھونے کا) ۔

Wash-barrel : (n) پیپا جس میں میکرل (مچھلی) کو چاک کر کے خون دھونے کے لئے ڈالتے ہیں ۔

Wash-basin : (n) سلفچی؛ منہ دھونے کا طشت ۔

Wash-basket : (n) میلے کپڑے رکھنے کی ٹوکری ۔

Wash-bear : (n) امریکی ریچھ ۔

Wash-boiler : (n) بھٹی چڑھانے کا برتن ؛ کپڑے دھونے کا کڑھاؤ ۔

Wash-bottle : (n) (۱) دھوون بوتل؛ گیس صاف کرنےکی بوتل جس میں کوئی سیال چیز بھرکر اس میں سے گیس گزارتے ہیں (صاف ہوجانے کی غرض سے) ۔ (۲) مہنال اور نلکی لگی ہوئی بوتل جس سے پانی کی دھار چھوڑ کر برتن وغیرہ دھوتے ہیں ۔

Wash-bowl : (n) برتن وغیرہ دھونے کا طشت، لگن، کونڈا ۔

Wash brush : (n) رنگ پھیرنے کا بڑا برش ۔

Wash-cloth : (n) صافی ۔

Wash-coloured : (a) پانی کا رنگ یا آب رنگ پھیرا ہوا ۔

Wash-day : (n) کپڑے دھونے کا مخصوص دن ۔

Wash-dirt : (n) مٹی جس کو دھو کر سونا نکالا جاتا ہے ۔

Wash-dish : (n) دیکھو Wash-bowl ۔ (۲) ممولا وغیرہ کی قسم کی ایک چڑیا ۔

Wash down : (a) جس میں چیزوں کو نیچے کی طرف بہانے کا اہتمام ہو ۔

Wash-drawing : (n) آب رنگ تصویر بنانے کا ایک طریقہ جس میں رنگ کی چوڑی پٹیاں دی جاتی ہیں؛ ایسی تصویر ۔

Wash-fountain : (n) مدور لگن جس کے گرد بیٹھ کر بہت سے لوگ کپڑے ایک ساتھ دھوتے ہیں ۔

Wash-gourd : (n) ایک پھل جس سے جھانویں کا کام لیا جاتا ہے ۔

Wash-gravel : (n) کنکر کی تہ جس میں سونا ہو ۔

Wash-hand : (a) ہاتھ دھونے میں استعمال ہونے والا ۔

Wash-house : (n) کپڑے دھونے کا کارخانہ خصوصاً لانڈری ۔

Wash-kitchen : (n) باورچی خانہ جو کپڑا دھونے کے لئے استعمال کیا جائے ۔

Wash land : (n) وہ قطعۂ زمین جس پر میعادی طور پر سیلاب آجائے ۔

Wash-leather : (n) (۱) شابر کا چمڑا یا اسی طرح کا نرم چمڑا (بھیڑ، بکری وغیرہ کا) ۔

Wash-linen : (n) سوتی کپڑے جو دھونے کے لئے بھیجے گئے ہوں ۔

Wash-man : (n) (۱) دھوبی؛ دھونے والی مشین چلانے والا ۔ (۲) کپڑے کی مل کا وہ مزدور جو کپڑے کو رگڑ کر چمکاتا ہے ۔ (۳) (ٹین کی چادر بنانے والی مل کا) ٹین دھونے والا مزدور ۔

Wash-mill : (n) (۱) (خشت سازی) مٹی دھونے والی مشین ۔ (۲) (چمڑا کمانے میں) بال الگ کئے ہوئی کھال کو چونا لگا کر صاف کرنے والی مشین ۔

Wash-out : (n) (۱) حوض وغیرہ کو اندر سے صاف کرنا؛ پائپ یا دوسرے ساز و سامان جن سے حوض دھویا جاتا ہے ۔ (۲) (کان کنی) وہ جگہ جہاں کوئلہ یا کچا لوہا پانی سے بہہ کر جمع ہو گیا ہو ۔ (۳) پہاڑی کے ایک حصے کا سیلاب سے کٹ جانا؛ وہ سوراخ یا دراڑ جو پانی کے کٹاؤ سےبن گئی ہو (سڑک یا ریلوے کی پٹری میں) ۔ (٤) (عام) قطعی ناکامی : ٹائیں ٹائیں فش ۔ (٥) بالکل ناکامیاب شخص؛ بالکل بیٹا؛ محض نکما ۔ (٦) ہوائی جہاز کے بازوؤں کی مستقل کجی یا مڑا ہوا ہونا ۔ (۷) ناگہانی سگنل (جو ہاتھ یا لالٹین سے ریل کو روکنے کے لئے دیا جائے) ۔

Wash out : (v) (۱) دھو ڈالنا ۔ (۲) نچوڑ کر رنگ نکال دینا (کپڑے کا) ۔ (۳) تھکا دینا؛ خستہ کر دینا ۔ (٤) منسوخ کر دینا؛ چھانٹ دینا؛ چھوڑ دینا؛ مسترد کر دینا ۔ (٥) پانی کے زور سے بیکار کر دینا ۔ (٦) بارش ہو کر ختم ہو جانا ۔ (۷) ناکامیاب ہو جانا خصوصاً تربیت کے دوران ناکام ہونا ۔ (۸) دھونا ۔

Wash-plain : (n) سیلابی زمین؛ کچھار ۔

Wash-pool : (n) گڑھا جس میں بھیڑوں کو دھوتے ہیں ۔

Wash-pot : (n) (۱) وہ برتن جس میں کوئی چیز دھوئی جائے ۔ (۲) وہ برتن جس میں رانگ سے سونے کو الگ کرتے ہیں ۔ (۳) پگھلے ہوئے ٹین کا برتن جس میں لوہے کی چادروں کو ڈبو کر ٹین کی قلعی کرتے ہیں ۔

Wash rack : (n) (۱) منہ ہاتھ دھونے کی میز ۔ (۲) سلفچی ۔ (۳) وہ جگہ جہاں موٹر گاڑیاں دھوئی جاتی ہیں ۔

Wash-rag : (n) صافی ۔

Wash-room : (n) (۱) طہارت خانہ؛بیت الخلا ۔ (۲) کپڑے رنگنے کے کارخانے کا وہ کمرا جس میں کپڑوں کو دھویا جاتا ھے ۔

Wash-sale : (n) نمائشی فروخت ۔

Wash-stand : (n) دیکھو Wash-rack

Wash-strake : (n) وہ تختہ جو کشتی یا گودی کو موجوں کی ٹکر سے محفوظ رکھتا ھے ۔

Wash-tail : (n) ممولا کی قسم کا ایک پرند ۔

Wash-tray : (n) کپڑے دھونے کا ٹب ۔

Wash-trough : (n) (کان کنی) کچی دھات دھونے کی ناند ۔

Wash-tub : (n) کپڑے دھونے کا ٹب ۔

Wash-up : (n) (۱) دھونا؛ صاف کرنا ۔ (۲) (کان کنی) کچی دھات دھونا؛ سونے کی وہ مقدار جو دھو کر نکلی ھو ۔ (۳) دھونے کی جگہ ۔

Wash up : (v) (۱) منہ ہاتھ دھونا ۔ (۲) کھانے کے بعد برتن دھونا ۔ (۳) دھو کر صاف کر دینا ۔ (٤) ختم کر دینا ۔

Wash-up : (n) (۱) (قدیم) قابلیت؛ قدر و منزلت؛ عزت ۔ (۲) عبادت؛ طاعت؛ پوجا ۔ (۳) پرستش؛ انتہائی عظمت و محبت : احترام ۔ (٤) ممتاز شخصیتوں کو مخاطب کرنے کا تعظیمی لفظ ۔

Wash-water : (n) دھونے کا پانی؛ دھوون ۔

Wash-wheel : (n) سادہ یا کگردار گرداں استوانہ جس میں کپڑے دھوئے جاتے ہیں ۔

Wash-woman : (n) دھوبن؛ کپڑے دھونے والی عورت ۔

Wash-work : (n) دیکھو Wash-drawing

Washability : (n) پکے رنگ کا اور پائدار ھونا ۔

Washable : (a) (۱) پکے رنگ کا اور پائدار : (کپڑا) دھلاؤ ۔ (۲) پانی میں حل ھونے والا ۔

Washable : (n) پکے رنگ کا اور پائدار کپڑا ۔

Washboard : (n) (۱) (بحری) وہ تختہ جو جہاز کے پہلو میں لگا رہتا ھے تاکہ موجوں کی ٹکر سے جہاز کو محفوظ رکھا جاسکے ۔ (۲) تختہ جو کمرے کی دیوار کے زیریں حصے میں برابر لگا رہتا ھے؛ تختے کا حاشیہ ۔ (۳) ابھری ھوئی لکیروں والا تختہ جس پر دھوبی کپڑے رگڑ کر صاف کرتے ہیں ۔ (٤) وہ سڑک یا راستہ جس میں گاڑیوں کی آمدورفت کی وجہ سے نالیاں بن گئی ھوں ۔ (۵) نالی دار سطح (شیشے وغیرہ کی) ۔

Washbrew : (n) جئی کا آٹا جسے اُبال کر جیلی کی شکل میں بنادیا گیا ھو ۔

Washed : (a) (۱) دھویا ھوا؛ دھلا ھوا ۔ (۲) (تصویر) جس میں رنگ کی چوڑی پٹیاں ھوں ۔ (۳) پانی پھیرا ھوا (سونے وغیرہ کا)؛ ملمع کاری کیا ھوا (سونے کی) ۔

Washed-Curd Cheese : (n) ایک قسم کا پنیر جسے بنانے سے پہلے دہی کو دھو دیا جاتا ھے ۔

Washed-out : (a) (۱) جس کا رنگ (دھونے سے) اڑ گیا ھو (کپڑا، تصویر وغیرہ) ۔ (۲) تھکا ہارا؛ خستہ ۔ (۳) کھایا ھوا (پانی کی دھار وغیرہ سے) ۔

Washed-sale : (n) دیکھو Wash-sale

Washed-up : (a) (۱) فرسودہ؛ خستہ؛ جسےترک کیا جاسکے ۔ (۲) ختم کرنے پر آمادہ ۔ (۳) (عام) شکست خوردہ؛ ناکام ۔

Washen : (n) دیکھو Washed

Washer : (n) (۱) دھونےوالا؛ دھوبی ۔ (۲) سکّوں کو رگڑ کر ان میں سے دھات کھرچ لینے والا ۔ (۳) صاف کرنے والا (برتن وغیرہ) ۔ (٤) (اون کاٹنے سے پہلے) بھیڑوں کو دھونے والا ۔ (۵) کچی دھات دھونے والا ۔ (٦) ممولے کی قسم کی ایک چڑیا ۔ (۷) امریکی ریچھ ۔ (۸) دھونے کی مشین ۔ (۹) پانی پہنچانے والی نلکی کی ڈاٹ یا نکاس کھلمندن؛ حوض ، چلمچی وغیرہ کا نکاس کھلمندن ۔

Washer : (n) [Origin unkn.] سوراخ دار یا چپٹا چھلا جو ڈھبری وغیرہ کے ساتھ مضبوطی کے لئے لگا دیتے ہیں؛ چینڈی؛ واشر ۔

Washer : (v) واشر لگانا ۔

Washer-man : (n) (۱) دھوبی ۔ (۲) دھونے والی مشین چلانے والا ۔

Washer-up : (n) (کھانے کا) برتن (قاب، پیالہ وغیرہ) دھونے والا -

Washer-wife : (n) (۱) دھوبن - (۲) ممولا کی قسم کی چڑیا -

Washerwoman : (n) دیکھو Washer wife

Washerwoman's finger/-hands : (n) دھوبنوں کے ہاتھ کی ایک بیماری جس میں صابن اور سوڈے کے کثرت استعمال سے ان کے ہاتھوں کی جلد سکڑ جاتی ھے -

Washerwoman's itch/-scall : (n) ایگزیما جو دھوبن کےہاتھ میں پیدا ھو جاتا ھے -

Washery : (n) وہ جگہ جہاں اون ، کچی دھات وغیرہ دھوئی جاتی ھے -

Washfast : (a) پکے رنگ کا؛ دھونے پر نہ اڑنے والا (رنگ) -

Washin : (n) ھوائی جہازکے بازوؤں کی مستقل کجی یا ان کا مڑا ھوا ھونا -

Washiness : (n) (۱) پتلا پن؛ پانی سا ھونا - (۲) پھیکاپن ؛ ہلکا پن (رنگ کا) - (۳) بودا پن: پھسپھساپن -

Washing : (n) (۱) دھونا؛ دھلائی - (۲) پاك كرنا؛ پاکی؛ تزکیہ - (۳) غسل؛ طہارت - (٤) کڑے دھونا - (٥) (مصوری) رنگ کی پتلی تہ چڑھانا - (٦) تیزاب کے ذریعے سکے کی دھات کھرچنا - (۷) ٹکرانا؛ بہنا؛ بہالے جانا - (۸) (مطبع کا، عامیانہ) ساتھ کام کرنے والے ساتھی کو غلط بیانی پر سزا دینا یا تنگ کرنا - (۹) دھوون - (۱۰) چیزیں جو بارش یا دریا سے بہہ گئی ھوں؛ کچی دھات دھو کر نکالی ھوئی دھات - (۱۱) وہ مقامات جہاں کی مٹی کو دھوکر سونا یا ہیرا نکالتے ہیں - (۱۲) دھلے ھوئے کپڑے؛ دھلانے کے لئے رکھے ھوئے کپڑے؛ لادی - (۱۳) تمسکات کی فرضی فروخت -

Washing : (a) دھونے والا (خصوصاً کپڑے کا) -

Washing-bill : (n) لانڈری کا حساب -

Washing-book : (n) کھاتہ جس میں لانڈری کے حسابات درج ھوتے ہیں -

Washing-bottle : (n) دیکھو Wash-bottle

Washing-crystal : (n) قلمی سوڈا جو کپڑے دھونے میں استعمال ھوتا ھے -

Washing-day : (n) کپڑے دھونے کا مخصوص دن -

Washing-engine : (n) مشین جس میں چیتھڑے دھوئے جاتے ہیں اور جنہیں دھاگوں اور ریشوں کی شکل میں بنادیا جاتا ھے -

Washing-machine : (n) واشنگ مشین ؛ کپڑے دھونے کی مشین -

Washing-powder : (n) کپڑے دھونے کا سفوف، پوڈر ؛ سفوف صابن -

Washing soda : (n) سوڈا؛ سوڈیم کاربونیٹ -

Washing stuff : (n) مٹی جس میں سے سونا نکلتا ھے -

Washington handpress : (n) انیسویں صدی کا دستی چھاپہ خانہ -

Washington post : (n) انیسویں صدی کے اواخر کا ایک امریکی رقص -

Washingtonia : (n) [after George Washington.] واشنگٹن کی کھجور؛ کیلیفورنیا کا کھجور کا درخت جو واشنگٹن کے نام سے موسوم ھے -

Washway : (n) سڑك كا وہ حصہ جہاں سے پانی گزرتا ھو -

Washy : (a) (۱) پانی سا؛ بالکل پتلا یا ہلکا (شوربا یا شراب، چائےوغیرہ)؛ پھیکا؛ بےمزہ - (۲) پھیکا؛ حد سے زیادہ ہلکا (رنگ) - (۳) بودا؛ پھسپھسا؛ کمزور(جذبہ، اسلوب بیان وغیرہ) - (٤) (پیٹ) جس میں سیال اور غیر منہضم شدہ مادہ جمع ھو - (٥) (گھوڑا یا گائے) جسے تھوڑی محنت کے بعد پسینہ آجائے ؛ کمزور - (٦) کمزور کر دینے والا (گائے یا گھوڑے کو) - (۷) (آدمی) کمزور؛ نحیف و ناتواں -

Wasn't : Was not کا مخفف -

Wasp : (n) [OE. 'waesp, waeps'.] (۱) بھڑ؛ زنبور - (۲) (مجازاً) تند مزاج اور کینہ پرور شخص - (۳) (سالمن مچھلی پکڑنے کی) مصنوعی مکھی - (٤) ایک قسم کی کوڑی - (٥) ڈنك مارنے یا برانگیختہ کرنے والی کوئی چیز -

Wasp : (n) امریکی فضائیہ کی خاتون ھوا باز -

Wasp/WASP : (n) سفید اینگلو سیکسن پروٹسٹنٹ ۔

Wasp ant : (n) زمین میں سوراخ کرکے رہنے والی بھڑ جس کی مادہ بے پَر کی ہوتی ہے اور جسم مخملی ہوتا ہے؛ مخملی بھڑ ۔

Wasp-bee : (n) بِھڑ سے مشابہ شہد کی مکھی ۔

Wasp-beetle : (n) ایک قسم کا سیاہ اور زرد رنگ کا بھونرا جو بِھڑ سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Wasp-fly : (n) بِھڑ مکھی؛ تتیا ۔

Wasp-paper : (n) کاغذ نما مادہ جس سے بھڑ کے چھتے بنتے ہیں ۔

Wasp's nest : (n) تکلیف دہ محل، موقع؛ غضبناک ردعمل ۔

Wasp spider : (n) بِھڑ سے مشابہ مکڑا ؛ زنبور نما مکڑی ۔

Wasp-sting : (n) بِھڑ کا ڈنک یا ڈنک مارنا ۔

Wasp-waist : (n) بہت پتلی یا تنگ کمر (خصوصاً عورتوں کے لباس کی) ۔

Wasp-waisted : (a) پتلی کمر کا؛ نازک کمر والا ۔

Waspily : (adv) (بد مزاجی سے) جھلے پن سے؛ تلخی سے؛ ترش روئی سے ۔

Waspish : (a) (۱) بِھڑ جیسا ؛ بِھڑ سے متعلق؛ بِھڑ نما ۔ (۲) جھلا؛ بدمزاج؛ تنک مزاج؛ تلخ گو ۔

Waspishly : (adv.) دیکھو Waspily

Waspishness : (n) جھلاپن؛ تنک مزاجی؛ ترش روئی؛ تلخ گوئی؛ تلخی ۔

Waspling : (n) بِھڑکا لاروا (Larva) ۔

Waspy : (a) بِھڑ جیسا؛ زنبور نما؛ جہاں بِھڑ کثرت سے ہوں ۔

Wassail : (n) [ME. 'waes haeil', 'wassayl'.] (۱) (تاریخ، قدیم) مبارکبادی جو مہمان کو شراب پیش کرتے وقت یا کسی کا جام صحت پیتے وقت دی جائے ۔ (۲) شراب جو کسی کے لئے بطور جام صحت پی جائے ۔ (۳) بزم نشاط؛ بزم طرب؛ رنگ رلیاں؛ شراب نوشی کی صحبت ۔ (٤) ایل یا اور کوئی تیز شراب جو ایسی صحبتوں میں پی جائے خصوصاً کرسمس کے موقع پر ۔

Wine and wassail : تیز شراب کی فراوانی؛ بہتات ۔

Wassail : (v) (۱) کثرت سے شراب پینا؛ جام صحت پینا ۔ (۲) (مقامی) پھل اور مویشی کی بارآوری کے لئے دعا کرنا ۔

Wassail-bowl : (n) ایل (شراب) کو ملانے اور پیش کرنے کا پیالہ ۔

Wassail-cup : (n) دیکھو Wassail-bowl

Wassailer : (n) رنگ رلیاں منانے والا؛ پینے پلانے والا ۔

Wassailing : (n) رنگ رلیاں منانا؛ رنگ رلیاں ؛ عیش و نشاط ۔

Wassermann reaction : (n) امتحانِ خونِ آتشک؛ خونِ آتشک کی جانچ ۔

Wassie : (n) [Origin unkn.] بلور کا شگاف جو تراشی کے لئے بنایا گیا ہو ۔

Wast : (v) تھا (واحد مخاطب) ۔

Wastable : (a) ضائع ہونے کے لائق، برباد ہو جانے والا ۔

Wastage : (n) (۱) ضائع ہونا یا ضائع کرنا؛ تضیع؛ بربادی؛ نقصان ۔ (۲) نقصان (جو ضائع ہو جانے سے ہو) ۔ (۳) بیکار چیز؛ فضول یا بے مصرف چیز؛ ضائع شدہ مقدار ۔ (٤) ویران یا بنجر جگہ ۔

Waste : (n) [ONFr. 'wast(e)'.] (۱) دشت؛ بیاباں؛ کف دست میدان ؛ سنسان منظر ؛ بحیرہ یا زمین جو برف سے ڈھکی رہے ۔ (۲) بنجر زمین ۔ (۳) تحلیل؛ تدریجی کمی؛ رفتہ رفتہ گھلنا ۔ (٤) بے کار یا فاضل چیز؛ غذا کے بچے کھچے ٹکڑے؛ فضلہ؛ کسی چیز کے بچے کھچے ٹکڑے؛ ریزے؛ کترن؛ چھانٹن ۔ (٥) سوت کا گودڑ جو کلیں صاف کرنے میں کام آتا ہے ۔ (٦) (وقت، غذا، دولت وغیرہ کا) اسراف تباہی؛ بربادی؛ تضیع؛ نقصان ۔ (۷) (قانون) نقصان جو لگان دار جائداد کو پہنچائے ۔ (۸) (کوئلے کی کان) متروک کان ۔ (۹) بہتات؛ افراط؛ کثرت ۔ (۱۰) (طباعت) فاضل چھپی ہوئی چیز ۔ (۱۱) گنداب نلی ۔ (۲۱) (جمع) پاخانہ؛ گوبر؛ لید ۔

Waste-basket : (v) ردی کی ٹوکری میں ڈالنا ۔

Waste bin : (n) کوڑے دان ۔

Waste-board : (n) دیکھو Washboard

Waste book : (n) کچا کھاتہ؛ کتاب جس میں حساب کا ابتدائی اندراج بطور یاد داشت ہوتا ہے ۔

Waste-bowl : (n) پیالہ جس میں فالتو چائے یا چائے کی پتیاں ڈالی جاتی ہیں ۔

Waste-gate : (n) (۱) ذخیرۂ آب کا وہ دروازہ جس سے زائد پانی نکالا جاتا ہے ۔ (۲) فاضل گیس نکالنے کی ایک ترکیب ۔

Waste-heat : (n) مختلف قسم کی بھٹیوں سے نکلنے والی حرارت (ابتدائی کاموں میں آجانے کے بعد) : زائد حرارت ۔

Waste-land : (n) (۱) بنجر؛ بنجر زمین ۔ (۲) ویران جگہ یا علاقہ ۔ (۳) (مجازاً) جذباتی یا روحانی طور پر خالی یا ویران ۔

Waste-mould : (n) وہ سانچہ جسے ہٹانے کے لئے توڑ دینا پڑتا ہے ۔

Waste-paper : (n) ردی کاغذ ۔

Waste-paper basket : (n) ردی کی ٹوکری؛ ردی دان ۔

Waste-pipe : (n) بدررو نل؛ استعمال شدہ یا فاضل پانی نکالنے کا نل؛ گنداب نل ۔

Waste-product : (n) (۱) فضول پیدا وار ۔ (۲) فضلہ ۔

Waste-steam : (n) فاضل بھاپ (جو بائلر سے خارج ہوتی ہے) ۔

Waste water : (n) فاضل پانی؛ پانی جو کام میں لایا جا سکا ہو ۔

Waste-way : (n) فاضل پانی جانے یا نکلنے کا راستہ؛ بدررو ۔

Waste-weir : (n) بند جس میں فاضل پانی بہہ کر جاتا ہے ۔

Wasted : (a) (۱) ویران؛ برباد؛ تباہ شدہ؛ ضائع شدہ ۔ (۲) مریل؛ گھلا ہوا؛ کمزور ۔ (۳) اڑا ہوا؛ فضول خرچی میں اڑایا ہوا ۔

To cut to waste : (۱) کپڑے کو اس طرح کاٹنا کہ کچھ حصہ برباد ہو جائے ۔ (۲) (مجازاً) (وقت) برباد یا ضائع کرنا ۔

To go to waste : برباد ہونا؛ ضائع ہونا ۔

To run to waste : (سیال شے کا) بہہ کر ضائع ہو جانا؛ برباد ہو جانا ۔

Waste : (a) (۱) ویران؛ اجاڑ؛ اجڑا ہوا؛ غیر آباد ۔ (۲) بنجر؛ نا قابل کاشت یا زراعت؛ غیر مزروعہ ۔ (۳) (مجازاً) غیر دلچسپ؛ سپاٹ؛ اہم واقعات سے خالی ۔ (٤) بیکار؛ فضول؛ فاضل؛ زائد ۔ (٥) تباہ شدہ؛ برباد کیا ہوا ۔ (٦) جس میں بیکار چیز رکھی جائے ۔

To lay waste : ویران کرنا، بنانا؛ تاراج کرنا؛ پامال کرنا ۔

To lie waste : بنجر ہونا ۔

Waste : (v) [ON Fr. 'waster'.] (۱) ویران کرنا؛ تاراج کرنا؛ پامال کرنا ۔ (۲) (قانون) غفلت وغیرہ سے جائداد کو برباد کرنا؛ نقصان پہنچانا؛ قیمت کم کرا دینا ۔ (۳) تباہ کرنا؛ کھونا؛ تلف کرنا؛ گنوانا؛ ضائع کرنا؛ رائیگاں کرنا ۔ (٤) اسراف سے کام لینا؛ فضول خرچی کرنا ۔ (٥) گھلانا؛ گھلنا؛ تحلیل کرنا؛ تحلیل ہونا؛ رفتہ رفتہ گھٹانا یا گھٹنا ۔ (٦) مرجھا دینا؛ مرجھا جانا ۔ (۷) گزارنا یا گزرنا (وقت کا) ۔ (۸) برباد ہونا؛ ضائع ہونا؛ برباد ہو جانا ۔ (۹) موقع سے فائدہ نہ اٹھانا ۔ (۱۰) (کھیل کود میں) اپنا وزن کم کرنا ۔ (۱۱) کمزور ہونا؛ صحت برباد کرنا ۔

To waste one : (بیس بال کے کھیل میں) گیند خراب طور پر پھینکنا یا دینا ۔

To waste paper : کاغذ برباد کرنا ۔

To waste space : جگہ برباد کرنا ۔

To waste words/-breath : بے کار گفتگو کرنا؛ لاحاصل گفتگو کرنا ۔

Waste-bank : (n) کھودی ہوئی مٹی کا کنارہ جو مٹی کھودنے سے بنا ہو ۔

Waste-basket : (n) ردی کی ٹوکری؛ ردی دان؛ متفرق چیزیں رکھنے کی ٹوکری ۔

**Wasteful : (a)** (۱) مسرف؛ فضول خرچ - (۲) مسرفانہ؛ فضول خرچی کا - (۳) تباہ کرنے والا؛ تباہ کن؛ تاراج کرنے والا -

**Wastefully : (adv.)** مسرفانہ طور پر؛ فضول خرچی سے -

**Wastefulness : (n)** فضول خرچی؛ اسراف؛ صرف بیجا -

**Wastel : (n) [ONFr.]** (۱) (تاریخ) میدے کی روٹی یا کیک وغیرہ - (۲) (نقابت) نان کی شکل کا تمغہ -

**Wasteless : (a)** جس میں تخفیف نہ ہو؛ نہ گھلنے والا -

**Wasteman : (n)** (۱) فیکٹری کی بیکار چیزوں کو جمع کرکے انہیں ہٹانے والا آدمی - (۲) کان کا وہ مزدور جو فضلات ہٹا کر کان کو صاف رکھتا ہے -

**Wasteness : (n)** (۱) ویرانی؛ بربادی؛ تباہی - (۲) غیر آباد یا ویران، سنسان علاقہ یا مقام -

**Waster : (n)** (۱) برباد کرنے والا، ضائع کرنے والا - (۲) ناقص مال؛ ردی مال جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ہو جائے - (۳) نکھٹو ؛ نکما آدمی - (٤) مریل جانور؛ جانور جو افزائش نسل کے لائق نہ رہا ہو - (٥) تاخت و تاراج کرنے والا - (٦) مسرف؛ فضول خرچ؛ اڑانے والا - (۷) (طب) نصول؛ چربی دانہ؛ کیل -

**A bad waster :** وہ جاکی جو گھوڑے کو جست لگانے میں ناکام رہے -

**Waster : (n) [Altered f. synonynous 'wawsper'.]** مچھلی مارنے کا نیزہ -

**Wasterful : (a)** (اسکاچستان) دیکھو Wasteful

**Wastery :** اسراف؛ فضول خرچی -

**Wastethrift : (n)** دیکھو Spendthrift

**Wasteyard : (n)** ردی باڑا -

**Wasting : (n)** (۱) تاخت و تاراج ؛ ویرانی ؛ بربادی - (۲) اسراف ؛ فضول خرچی - (۳) گھلنا؛ تحلیل؛ تدریجی کمی - (٤) وزن کم کرنے کی ورزش -

**Wasting : (a)** (۱) تاخت و تاراج کرنے والا؛ برباد کرنے والا - (۲) بتدریج کم ہونےوالا؛ گھٹنے والا - (۳) کمزور کرنے والا؛ بنانے والا -

**Wasting asset : (n)** ختم ہو جانے والی جائداد -

**Wasting disease : (n)** بھیڑ اور مویشیوں کی ایک بیماری -

**Wasting palsy : (n)** یک قسم کا فالج -

**Wastrel : (n) [Waste+ rel]** (۱) ناقص مال؛ ردی مال (جو کارخانے میں بنتے وقت خراب ہوجائے)؛ فضلہ - (۲) نکھٹو؛ نکما آدمی - (۳) بنجر زمین؛ سڑک کے کنارے کی بنجر زمین - (٤) آوارہ بچہ - (٥) مسرف : فضول خرچ آدمی -

**Wastrel : (a)** (۱) ناقص؛ ردی (مال) - (۲) (جانور) کمزور - (۳) فضول خرچ؛ اسراف کرنے والا -

**Wastrife : (a)** دیکھو Wasteful

**Wastrife : (n)** دیکھو Wastefulness

**Wastry/Wastrie : (n)** (اسکاچستان) اسراف؛ فضول خرچی -

**Wasty : (a)** (۱) بیکار یا فضول چیزوں سے بھرا ہوا - (۲) (مویشی) حد سے زیادہ موٹا -

**Wat : (n) [f. nickname for Walter.]** (قدیم) خرگوش -

**Wat : (n) [Siamese.]** سیامی بودھ مندر -

**Wat :** (۱) نمی؛ تری؛ رطوبت - (۲) (اسکاچستان) دیکھو Wet -

**Watap/Wattap : (n) [Narragansett Indian.]** صنوبر کی جڑوں سے بنا ہوا دھاگا یا سوت جسے امریکی دیسی بننے اور سینے کے کام میں لاتے ہیں -

**Watch : (n) [OE. 'waecce'.]** (۱) رات کو جاگنا؛ شب بیداری - (۲) چوکسی؛ خبرداری؛ نگاہ رکھنا؛ غافل نہ ہونا - (۳) پہرے دار؛ چوکی دار؛ گشتی پہرے والوں کا گروہ؛ رونْد - (٤) (تاریخ) پہر : تین یا چار حصوں میں سے ایک جن میں رات پہرے کی غرض سے تقسیم کی جاتی ہے - (٥) ملازمین جہاز کے دو گروہوں میں سے ایک جو باری باری سے ڈیوٹی انجام دیتے ہیں - (٦) جیبی گھڑی ؛ واچ ؛ جہازی گھڑی - (۷) نگرانی (کسی شخص کی نقل و حرکت کی) - (۸) (تاریخ) سنتری - (۹) شیشہ، ظروف چینی یا تانبے وغیرہ کا آزمائشی نمونہ جس کو بھٹی میں ڈال کر نکال لیا جاتا ہے تاکہ

Watch : (a) (۱) نگہبانی یا انتظار کا؛ نگرانی سے متعلق ۔ (۲) پہرے دار کا؛ نگہبان سے متعلق ۔

Watch and ward : (n) (۱) مستقل حفاظت؛ لگاتار حفاظت یا نگرانی ۔ (۲) پہرہ داری (رعیت کی یا سپاہی کی)؛ پہرا ۔

Watch and watch : (n) (بحری) ملازمین جہاز کے دو گروہوں کا چار چار گھنٹے کی باری سے ڈیوٹی کرنے کا انتظام ۔

Watch-bell : (n) (۱) گھنٹی جو پہرے کی ہر باری میں آدھ آدھ گھنٹے پر بجائی جاتی ہے ۔ (۲) گھنٹی جو فوجی پہرا شروع ہوتے اورختم ہوتے وقت بجائی جاتی ہے یا خطرے کے وقت بجائی جاتی ہے ۔

Watch-bill : (n) باری باری سے ڈیوٹی دینے والے جہاز کے ملازمین کی فہرست ۔

Watch-boat : (n) گشتی کشتی؛ نگرانی کرنے والا جہاز ۔

Watch-box : (n) (۱) سنتری گاہ؛ سنتری خانہ؛ سنتری کے کھڑے ہونے کا چوبی کمرا ۔ (۲) سنتری خانے سے مشابہ چوبی پناہ گاہ ۔

Watch-bracelet : (n) کنگن جس میں گھڑی لگی رہتی ہے ۔

Watch-cap : (n) (امریکا) نیوی بلیو رنگ کی ٹوپی جو بحریے کے رنگروٹ طوفانی موسم یا سردیوں میں پہنتے ہیں ۔

Watch-case : (n) گھڑی کا ڈھکنا یا ڈھکن ۔

Watch-chain : (n) گھڑی کی چین؛ گھڑی کی زنجیر ۔

Watch-charm : (n) گھڑی کی زنجیر کا آویزہ ۔

Watch-clock : (n) پہرے دار کی گھڑی ۔

Watch-coat/-cloak : (n) گرم اوورکوٹ جو باری باری سے ڈیوٹی دینے والے ملازمینِ جہاز سرد اور طوفان خیز موسم میں پہنتے ہیں ۔

Watch-committee : (n) (انگلستان) ڈسٹرکٹ بورڈ چوکیداری اور روشنی کی کمیٹی ۔

Watch-cry : (n) (۱) پہرہ دار کی گشتی آواز ۔ (۲) لفظ یا الفاظ جن سے ایک جماعت یا کسی تحریک کا نصب العین ظاہر ہو؛ اصولی قول ۔

گرمی کا اندازہ کیا جاسکے ۔ (۱۰) دیدبان ۔ (۱۱) بلبل کا غول؛ غولِ عنادل ۔

Black watch : کالی پلٹن ؛ بیالسویں ہائی لینڈرس کی پلٹن ۔

(One's) watch below/-off : فرصت کے اوقات (ڈیوٹی سے) ۔

On upon the watch : ہوشیار؛ خبردار؛ چوکس ۔

The watches of the night : شب کا وقت ۔

To keep (a, the) watch/To set a watch : پہرہ دینا؛ نگرانی کرنا؛ پہرا بٹھانا ۔

To stand upon one's watch : پہرا دینا؛ چوکس رہنا ۔

Watch : (v) (۱) (کسی کام کے لئے) رات کو جاگنا ؛ شب بیداری کرنا ۔ (۲) (واقعات کا) رخ دیکھنا؛ نگاہ رکھنا؛ دیکھتے رہنا؛ خبردار رہنا؛ چوکس رہنا؛ ہوشیار رہنا؛ (موقع کے) انتظار میں رہنا؛ موقع کی تاک میں رہنا ۔ (۳) (کسی شخص کی) نگرانی کرنا؛ حرکات و سکنات پر نظر رکھنا ۔ (٤) انتظار کرنا؛ منتظر رہنا ۔ (٥) دیکھو Watch over ۔ (٦) پہرا دینا؛ سنتری کا کام کرنا ۔ (۷) (ملاح کا) باری کی ڈیوٹی انجام دینا ۔ (۸) (بیرسٹر کا اپنے مؤکل کے لئے) مقدمے کی کاروائی سننا تاکہ اپنے مؤکل کے مفاد کی حفاظت کر سکے جو اس مقدمے کا فریق نہیں ہے ۔ (۹) نگہبانی کرنا؛ حفاظت کرنا، گلہ بانی کرنا؛ (مریض کی) دیکھ بھال کرنا؛ (مُردے کے پاس ) شب بیداری کرنا ۔ (۱۰) (کسی شہر میں) پہرے دار بٹھانا؛ پولیس مقرر کرنا ۔ (۱۱) (شاہین بازی) (سدھانے کے لئے) سونے نہ دینا، جگائے رکھنا ۔ (۱۲) (اودبلاؤ کا) بھٹ میں چلا جانا (آرام کرنے کے لئے) ۔ (۱۳) (پیراک پیپے کا) صحیح مقام پر تیرتے رہنا ۔ (١٤) کھلا رہنا؛ بند نہ ہونا (پھولوں کا) ۔ (۱٥) مطلع رہنا؛ باخبر رہنا؛ خبردار رہنا ۔

To watch it : خبردار ہونا؛ ہوشیار ہونا ۔

To watch one's steps : قدم پھونک پھونک کر رکھنا؛ بے حد محتاط رہنا ۔

To watch out : (کرکٹ) فیلڈر کا کام کرنا ۔

Watch-crystal : (n) محدب شیشہ جو گھڑی پر لگا رہتا ہے ۔

Watch-desk : (n) آگ بجھانے والے دفتر کی وہ میز جس پر ایک آگ بُجھیا ہر وقت ڈیوٹی پر بیٹھا رہتا ہے ۔

Watch-face : (n) گھڑی کا چہرہ ۔

Watch-fire : (n) پہرے کا الاؤ؛ آگ جو رات کو کیمپ وغیرہ میں جلائی جاتی ہے ۔

Watch-fob : (n) چھوٹی زنجیر جس سے گھڑی کو باندھ کر برجس کی چھوٹی جیب میں رکھتے ہیں ۔

Watch-glass : (n) گھڑی کا شیشہ ؛ شیشۂ ساعت ۔

Watch-guard : (n) گھڑی کی زنجیر یا ڈوری ۔

Watch-gun : (n) وہ بندوق جو رات کو جہاز پر آٹھ بجے پہلی باری کی ڈیوٹی شروع ہوتے ہی داغی جاتی ہے ۔

Watch-hand : (n) گھڑی کے منٹ اور سیکنڈ کی سوئی ۔

Watch-house : (n) (۱) پہرے دار کا گھر؛ سنتری خانہ ۔ (۲) بلدیہ کے رات کے چوکیدار کا گھر ۔

Watch keeper : (n) جہاز پر باری باری سے ڈیوٹی دینے والا ۔

Watch-key : (n) گھڑی کی چابی ؛ کنجی ۔

Watch-light : (n) رات کو جلانے کے لئے ایک قسم کی موٹی موم بتی جس سے دھندلی یا مدھم روشنی نکلتی ہے ۔

Watch-maker : (n) گھڑی ساز ۔

Watch-making : (n) گھڑی سازی ۔

Watch-meeting : (n) رات کی میٹنگ ۔

Watch-night : (n) (۱) عبادت جووسلین میتھوڈسٹ ہر مہینے نصف رات تک جاگ کر کرتے ہیں؛ سال کی آخری رات کی عبادت ۔ (۲) عبادت کی رات ۔ (۳) سال کی آخری رات ۔

Watch officer : (n) بحریہ کا افسر جسے باری باری سے ڈیوٹی دینی پڑتی ہے ۔

Watch-oil : (n) گھڑی کے پرزوں کو صاف کرنے کا تیل ۔

Watch out : (v) چوکس رہنا؛ ہوشیار رہنا ۔

Watch out : (n) نگہبانی؛ چوکسی ۔

Watch over : (v) حفاظت کرنا؛ نگہداری کرنا؛ نگہبانی کرنا ۔

Watch paper : (n) منقش کاغذ جو گھڑی کے ڈبے میں لگا رہتا ہے ۔

Watch-pocket : (n) چھوٹی جیب (گھڑی رکھنے کے لئے) ۔

Watch-rate : (n) چوکیداری محصول ؛ چوکیداری ٹیکس ۔

Watch-room : (n) (۱) سنتری گاہ؛ سنتری خانہ ۔ (۲) آگ بجھانے والے دفتر کا وہ کمرا جس میں سگنل موصول کیا جاتا ہے ۔

Watch-spring : (n) گھڑی کی کمانی ۔

Watch-stand : (n) چھوٹا سا ستون گھڑی آویزاں کرنے کے لئے؛ واچ اسٹینڈ ؛ گھڑی ستون ۔

Watch-stander : (n) جہاز پر باری باری سے ڈیوٹی دینے والا ۔

Watch-stuffer : (n) (عام) (کسی شخص کو دھوکا دے کر) اچھی گھڑی کی جگہ گھٹیا گھڑی دینے والا شخص ۔

Watch-stuffing : (n) (عام) (کسی شخص کو دھوکا دے کر) اچھی گھڑی کی جگہ گھٹیا گھڑی دینا ۔

Watch-tower : (n) (۱) دید گاہ؛ دیدبان؛ پہرے کا منار ۔ (۲) سرسینہ مکڑے کا برج نما حصہ جہاں آنکھیں ہوتی ہیں ۔

Watch-wheel : (n) گھڑی کا پہیے کی شکل کا پرزہ جو حرکت میں رہتا ہے ۔

Watch woman : (n) قلماقنی؛ اردابیگی ؛ پہرے دار عورت؛ سنتری عورت ۔

Watch word : (n) (۱) (فوج) وہ مخصوص لفظ جس سے فوجی پہرے والے دوست و دشمن میں تمیز کرتے ہیں، پیرول؛ پلول؛ شعار ۔ (۲) لفظ یا الفاظ جن سے ایک جماعت کا نصب العین ظاہر ہو ۔

Watch-work : (n) گھڑی کی چرخیاں ۔

Watchable : (a) نگاہ رکھنے کے لائق ۔

Watchband : (n) گھڑی کا فیتہ ۔

Watchdog : (n) (۱) رکھوالا کتا جو چور وغیرہ کی خبر دے؛ سگ پاسبان ۔ (۲) محافظ؛ نگہبان؛ پاسبان؛ پہرہ دار؛ ڈیوڑھی دار ۔

Watchdog : (v) محافظت کرنا؛ نگہبانی کرنا؛ پاسبانی کرنا ۔

Watcher : (n) (۱) جاگنے والا؛ نگہبان ۔ (۲) تیمار دار؛ مرنے کے پاس شب بیداری کرنے والا ۔ (۳) پہرہ دار؛ سنتری ۔ (٤) فرشتوں کی ایک جماعت ۔ (٥) مشاہدہ کرنے والا ؛ نظارہ کرنے والا ۔ (٦) کسی پارٹی یا امیدوار کا نمائندہ جو انتخاب کے دن ووٹ دینے کی جگہ پر بٹھا دیا جاتا ہے تاکہ وہ افسروں اور ووٹ دینے والوں پر نظر رکھے ۔ (۷) کارخانے کا وہ ملازم جو کارخانے کی کارگزاری پر خصوصاً مشین پر نظر رکھتا ہے ۔

Watchet : (n) [ON Fr.] ہلکا نیلا رنگ؛ ہلکے نیلے رنگ کا کپڑا ۔

Watchet-fly : (n) مچھلی پکڑنے کی مکھی (چارہ) ۔

Watchful : (a) (۱) جاگتا ہوا؛ بیدار؛ بے خواب؛ جاگتے رہنے کا عادی ۔ (۲) بے خوابی میں گزرنےوالا (وقت) ۔ (۳) چوکس؛ ہوشیار؛ خبردار ۔

Watchful waiting : (n) واقعات کا رخ دیکھنا اور کوئی فوری اقدام نہ کرنے کی پالیسی ۔

Watchfully : (adv.) جاگتے ہوئے؛ چوکسی سے؛ ہوشیاری سے ۔

Watchfulness : (n) بیداری؛ چوکسی؛ ہوشیاری؛ ہشیاری ۔

Watching : (n) (۱) رات کو جاگنا؛ نگہداری ۔ (۲) شب بیداری؛ نگہداری ۔

Watching and warding : (n) دیکھو Watch and ward

Watching brief : (n) (۱) کسی مقدمے کے واقعات اور قانونی امور کا خلاصہ جو وکیل کے لئے لکھا جاتا ہے تاکہ وہ مقدمے کی کاروائی سنے اور اپنے مؤکل کے مفاد کی حفاظت کرے جو فریق مقدمہ نہیں ہے؛ ایسے وکیل کی فیس ۔ (۲) کسی کاروائی جیسے مجلس مقننہ) کو سننے کے لئے کسی کو مقرر کرنا (ان لوگوں کے لئے جن کا سروکار اس کاروائی سے ہو) ۔

Watching candle : (n) شمع جو کسی مقبرے میں یا مرنے کے پاس جلائی جاتی ہے ۔

Watchless : (a) بے نگہبان؛ بے پہرہ؛ جس کی حفاظت یا پاسبانی نہ ہوتی ہو ۔

Watchman : (n) (۱) پہرے والا؛ محافظ ۔ (۲) چوکیدار ۔ (۳) ایک قسم کا بھونرا ۔ (٤) Watch -desk پر بیٹھنے والا آگ بجھانے والا ۔ (٥) کٹ وغیرہ کا ٹکڑا جو ٹائپ کی سطروں کے درمیان لگا دیا جاتا ہے تاکہ کمپوزیٹر کو معلوم ہو سکے کہ یہاں پر کچھ اضافہ یا تحریف ہے ۔

Watchman beetle : (n) ایک قسم کا بھونرا ۔

Watchmanly : (a) پہرے دارسے متعلق؛ پاسبان کا ۔

Watchmate : (n) جہاز پر باری باری سے ڈیوٹی کرنے والے کا ساتھی ۔

Water : (n) [OE. 'waeter'.] (۱) پانی؛ آب؛ جل ۔ (۲) کسی قسم کی رطوبت مثلاً پیشاب، پسینہ، آنسو وغیرہ ۔ (۳) سمندر، دریا، تالاب وغیرہ ۔ (٤) مد یا جزر ۔ (٥) محلول؛ عرق ۔ (٦) جواہرات خصوصاً الماس کی آبدار چمک؛ آب ۔ (۷) کسی کمپنی کے سرمائے میں ظاہری اضافہ جو نئے حصے جاری کرنے سے کیا جائے (جو دراصل سرمایہ نہیں بلکہ قرض ہوتا ہے) ۔ (۸) معدنی چشمے کا پانی؛ معدنی چشمہ ۔ (۹) (شکار) چشمے یا گڈھے جسے گھوڑے کو پھاندنا پڑے ۔ (۱۰) پانی کی مقدار یا گہرائی جہاز رانی کے لئے ۔ (۱۱) پانی جو رس کر یا موجوں کے ٹکرانے سے جہاز یا کشتی میں آگیا ہو ۔ (۱۲) سیلاب؛ باڑھ ۔ (۱۳) سبزیوں کا رس ۔ (١٤) آب دہن؛ رال ۔ (١٥) آب رنگ تصویر ۔ (١٦) کسی صفت کا غیرمعمولی درجہ ۔ (۱۷) (کپڑا، دھات کی سطح کی) لہردار چمک ۔

Above water : (۱) سطح آب سے اوپر ۔ (۲) مشکل یا پریشانی سے چھٹکارا پاکر ۔

Across the water : سمندر پار ۔

Bread and water : ناپسندیدہ، بے مزا کھانا ۔

By water : سمندر کے راستے سے؛ (پانی کے) جہاز سے؛ دریا سے ہو کر ۔

To make water : پیشاب کرنا ۔

To make water/To take (in) water : رسنا؛ ٹپکنا؛ چونا؛ (جہاز کا) پانی سے بھرجانا ۔

To pass water : پیشاب کرنا ۔

To take (the) water : (۱) تیرنے کےلئے دریا، جھیل یا سمندر میں اترنا ۔ (۲) جہاز پر سوار ہونا ۔ (۳) اپنی جگہ چھوڑ دینا ۔ (٤) (جہاز کا) پانی میں اترنا ۔

To tread water : گہرے پانی میں دونوں پاؤں باری باری سے مارتے ہوئے قائم رہنا ۔

To turn on the water-works : (عام) آنسو بہانا؛ زار زار رونا ۔

To write on or in water : ناپائدار نقش بنانا ۔

Under water : (۱) زیر آب؛ سیلاب زدہ ۔ (۲) (مجازاً) ناکامیاب؛ ناکام ۔ (۳) قرض چکانے میں ناکام ۔

Water on the brain/- in the head : استسقاء دماغ؛ بھیجے میں پانی اُترنا ۔

Water : (v) (۱) چھڑکاؤ کرنا (سڑک پر) ۔ (۲) آبپاشی کرنا؛ پانی دینا (پودوں کو) ۔ (۳) پانی پلانا (گھوڑے وغیرہ کو) ؛ پانی پینے کو جانا ۔ (٤) پانی ملانا (دودھ وغیرہ میں) ۔ (٥) (آنکھوں میں) پانی آجانا؛ (آنکھوں کا) آنسو سے بھر جانا ۔ (٦) (منہ میں) پانی بھرآ نا ۔ (۷) (جہاز وانجن وغیرہ کا) پانی لینا ۔ (۸) کپڑے میں اندرونی لہریا بنانا جو روشنی میں رکھنے سے نظر آئے ۔ (۹) (اصلی سرمایہ میں اضافہ کئے بغیر جدید حصوں کے اجراء کے ذریعے سے کمپنی کے سرمائے میں) ظاہری اضافہ کرنا ۔ (۱۰) پانی فراہم کرنا ۔ (۱۱) پانی پینا؛ پینے کے لئے پانی حاصل کرنا ۔

To water down : (۱) (شراب وغیرہ کو) ہلکی کر دینا؛ پتلی کر دینا ۔ (۲) (مجازاً) کمزور کر دینا ۔ (۳) (تجارت) عرفی راس المال میں اضافہ کرنا (فرضی مال کا اضافہ کرکے) ۔

To water (something) with one's tears : (قدیم) رو رو کر بھگا دینا ۔

Water adder : (n) پانی کا سانپ جس میں زہر نہیں ہوتا؛ پنیالا سانپ ۔

Cup of cold water : کٹورا بھرٹھنڈا پانی جو مہمان نوازی کی نشانی قرار دیا گیا ھے ۔

Deep water : (۱) انتہائی مصیبت اور پریشانی یا تردد ۔ (۲) مشکل اور خطرناک معاملہ ۔

In deep water : بڑی مشکلوں میں؛ آزمائشوں سے گھرا ہوا؛ مشکلات میں گرفتار ۔

In smooth water : بغیر رکاوٹ کے بڑھتے ہوئے؛ آرام سے؛ اطمینان کی حالت میں؛ پریشانیوں سے نجات پائے ہوئے ۔

Like water : پانی کی طرح؛ بے دریغ ۔

Of the first water : (۱) اعلیٰ درجے کا ۔ (۲)بہت بڑا؛ زبردست ۔

On this side the water : سمندر کے اِس طرف ۔

On the water/Upon- : بحری نوکری میں؛ بحریہ میں؛ سمندر میں ۔

Over the water : سمندر میں ۔

The king over the water : جلاوطن بادشاہ ۔

To cross the water : سمندر پار جانا ۔

To cut off the water : پانی بند کر دینا ۔

To draw (so much) water : (جہاز کا) مخصوص مقدار میں پانی ہٹانا ۔

To drink the waters : صحت کی خاطر چشمہ گاہ (معدنی چشموں کی جگہ) میں جاکر رہنا ۔

To get into, be in, hot water : ناعاقبت اندیشی کی وجہ سے مشکلات میں گرفتار ہو جانا موردِ عتاب ہونا؛ لوگوں کو خفا کردینا ۔

To go through fire and water : ہرطرح کی مشکل یا پریشانی کا مقابلہ کرنا ۔

To keep one's head above water : (۱) مستقل جد و جہد کر کے تباہی سے بچ جانا ۔ (۲) (مجازاً) کام چلانا؛ اپنا خرچ چلانا؛ دیوالیہ نہ ہونے دینا ۔

To make a hole in the water : (عام) پانی میں ڈوب کر خودکشی کرنا ۔

Water-antelope : (n) آبی مرگ؛ دریائی ہرن ۔ (۲) دیکھو Water-buck ۔

Water authority : (n) آب رسانی کا محکمہ ۔

Water avens : (n) ایک سدا بہار جڑی بوٹی ۔

Water-back : (n) (۱) شراب کی کشید میں استعمال ہونے والا پانی کا حوض ۔ (۲) لکڑی یا کوئلے سے چلنےوالے چولہے دان کے پیچھے کا خزانہء آب ۔

Water-bag : (n) (۱) مشکیزہ ۔ (۲) اونٹ یا اس قسم کے دوسرے جانوروں کا دوسرا معدہ یا جھلیاں ۔

Water bailage : (n) (۱) پورٹ آف لندن (Port of London) لانے یا لے جانے والے مال پر لگنے والا محصول ۔

Water-bailiff : (n) (۱) بندرگاہ کا چنگی افسر ۔ (۲) ناجائز طور پر مچھلی کے شکار کو روکنے والا افسر ۔

Water-balance : (n) (۱) پانی کے وزن سے مال اوپر اٹھانے کی مشین ۔ (۲) جسم میں جذب ہونے والے اور جسم سے خارج ہونے والے پانی کے فرق کا تناسب ۔

Water-ballast : (n) آبی بھرت؛ پانی سے بھرا حوض ۔

Water-ballet : (n) آبی رقص ۔

Water-bar : (n) (۱) پہاڑی سڑکوں کا ماہی پشت ابھار (پانی کو دوسری طرف موڑنے کےلئے) ۔ (۲) پن روک چھڑ (کھڑکی وغیرہ کا) ۔ (۳) سلاخ دار چوکھٹے کی نلکی نما سیخ ۔

Water-bath : (n) (۱) (کیمیا) پن جنتر ۔ (۲) پانی سے غسل؛ آبی غسل ۔

Water-bear : (n) ایک قسم کا بھالو نما آبی جانور۔

Water-bearer : (n) آب بردار؛ پن بھرا ۔

Water-bearing : (a) آب دار ۔

Water-bed : (n) (۱)طبقات الارض جس میں پانی ہو ؛ آبی چٹان ۔ (۲) پن گدا؛ پانی سے بھرا ہوا تھیلے کی شکل کا بستر جس پر مریضوں کو لٹاتے ہیں ۔ (۳) (تشریح) غشائے عنکبوتی اورام رقیقہ کے درمیان کا جوف جس میں دماغی نخاعی مادہ ہوتا ہے اور جس پر دماغ رکھا رہتا ہے ۔

Water-beetle : (n) آبی بھونرا ۔

Water-bellows : (n) پن دھونکنی ؛ بھٹی میں آگ دھونکنے کاایک آلہ جو پانی کے گرنے کی قوت سے چلتا ہے ۔

Water-belly : (n) جلندھر؛ استسقائے شکمی ۔

Water-bewitched : (a) بہت ہلکی چائےیاپانی سےملی شراب ۔

Water-bind : (n) پانی دے کر بستہ کرنا ۔

Water-bird : (n) دریائی پرند؛ آبی پرند ۔

Water-biscuit : (n) (۱) آٹے اور پانی سے بنا ہوا پتلا سخت بسکٹ، پن بسکٹ ۔ (۲) بعض قسم کے آتشوں سے نکلنے والا نیم کروی یا قرص نما مادہ ۔

Water-bitternut : (n) جنوبی امریکا میں اخروٹ کی قسم کا ایک درخت ۔

Water-blebs : (n) آبلہ؛ چھالا ۔

Water-blinks : (n) جھلک آب ۔

Water-blinks : (n) دیکھو Blinks

Water-blister : (n) (۱) آبلہ؛ چھالا۔ (۲)أنناس کی ایک بیماری ۔ (۳) پودوں کی ایک بیماری جو سورج کی کرنوں کے کسی پانی کے قطرے یا شیشے کے آبلے سے گزر کر پڑنے سے ہو جاتی ہے ۔

Water-blob : (n) جھیل وغیرہ کے پانی کی سطح کا کائی کی وجہ سے رنگ بدل جانا ۔

Water-bloom : (n) ایک طرح کا پودا جو مرطوب چراگاہوں میں اُگتا ہے جس کا پھول سنہرا ہوتا ہے ۔

Water-boa : (n) ایک قسم کا اژدہا سانپ ۔

Water-board : (n) محکمہء آب رسانی؛ آب رسانی بورڈ ۔

Water-boat : (n) جہاز تک اچھا پانی پہنچانے والی کشتی ۔

Water-boatman : (n) (۱) ملاح ۔ (۲) پن کھٹمل؛ پانی کا ایک چھوٹا کیڑا ۔

Water bok : (n) دریائی ہرن؛ آبی مرگ ۔

Water-boot : (n) پانی میں پہن کر چلنے والے جوتے ۔

Water-borne : (n) (۱) تیرتا ہوا؛ پانی پر ۔ (۲) بحری راستے سے لایا ہوا (مال)؛ جہاز پر لادا ہوا (مال) ۔ (۳) خراب پانی سے پھیلنے والی بیماری ۔

Water-bottle : (n) (۱) پانی کی بوتل شیشے یا دھات کی ۔ (۲) مَشک ؛ مشکیزہ ۔ (۳) سپاہیوں یا مسافروں کی بوتل ۔

Water-bottom : (n) (۱) جہاز کے اندرونی اور بیرونی پیندے کی چادروں کے درمیان کی جگہ ۔ (۲) پانی کے نیچے کی زمین؛ تہِ آب ۔

Water-bouget : (n) (سپاہیوں کی) مشک جسے ڈنڈے لٹکا کر لے جاتے تھے ۔

Water-bouget/-budget : (n) (نقابت) جوڑا مشک کا نشان (بطور مارکہ)۔

Water-bound : (a) (۱) جو سیلاب سے سے نہ بہہ سکے ۔ (۲) پانی دے کر سخت یا مضبوط بنایا ہوا ۔

Water-bow : (n) دیکھو Rainbow

Water-box : (n) پانی رکھنے کا بکس نما ظرف ۔

Water-boy : (n) آبدار؛ مزدوروں یا کھلاڑیوں کو پانی پلانے والا۔

Water-brain : (n) دیکھو Gid

Water-brake : (n) آبی بریک؛ بریک جو پانی کے دباؤ سےکام کرتا ہے ۔

Water-brash : (n) آبی قے؛ سوزش معدہ؛ ایک قسم کی بدہضمی جس میں پانی کی قے ہوتی ہے ۔

Water-break : (n) چھوٹی چھوٹی موجیں؛ چھوٹی موج ۔

Water-breaker : (n) (جہاز پر) پینے کا پانی رکھنے کا پیپا ۔

Water-breather : (n) گلپھڑوں کے ذریعہ پانی سے آکسیجن لینے والے جانور ۔

Water-broo : (n) پتلا دلیہ ۔

Water-brose : (n) جَو کی روٹی جو دودھ کے ساتھ کھائی جاتی ہے ۔

Water-brush : (n) (۱) گھوڑے کی ایال اور دم کو بھگونے اور پاؤں کو دھونے والا برش ۔ (۲) ایک قسم کی گھاس۔

Water-bubbler : (n) دیکھو Drinking-fountain

Water-buck : (n) آبی مرگ؛ آبی سانبھر؛ دریائی ہرن ۔

Water-buffalo : (n) ہندوستانی بھینس ۔

Water-bug : (n) (۱) ایک قسم کا آبی کیڑا ۔ (۲) لال بیگ کی ایک قسم ۔

Water-bury : (n) واٹر بری گھڑی؛ امریکی سستی جیبی گھڑی۔

Water-bus : (n) کشتی؛ (خصوصاً) مسافربردار موٹرکشتی ۔

Water-butt : (n) (۱) بارش کا پانی جمع کرنے کا بڑے منہ کا پیپا ۔ (۲) (تحقیراً) تارک مسکرات ۔

Water-cabbage : (n) (۱) سفیدکنول ۔ (۲) دیکھو Water-lettuce ۔

Water call : (n) گھوڑے کو پانی پلانے کے لئے بلانے کا شہسواروں کا بگل ۔

Water-can : (n) (۱) پانی رکھنے کا دستی ظرف ۔ (۲) زرد کنول ۔

Water-carriage : (n) (۱) بحری راستے سے مال لے جانا ۔ (۲) پانی سے بہا لے جانا ۔ (۳) بحری راستے سے مال برداری کا ذریعہ یا سہولت ۔

Water-carrier : (n) (۱) بحری راستے سے مال لے جانے والا ۔ (۲) سقا؛ آبدار ۔

Water-cart : (n) پانی کی گاڑی؛ چھڑکاؤ گاڑی جس میں فروخت کے لئے یا سڑکوں پر آب پاشی کے لئے پانی بھرا ہوتا ہے ۔

Water-cell : (n) آبی کیسہ (خصوصاً اونٹ کا) ۔

Water-channel : (n) سڑک کے متوازی گڈھا یا نالی ۔

Water-chestnut : (n) آبی شاہ بلوط ۔

Water-chicken : (n) ایک آبی پرندہ ۔

Water-chinquapin : (n) امریکی کنول ۔

Water chute : (n) تختوں کا اتار جسے بہتے ہوئے پانی کے ذریعے سے پھسلواں بنا دیتے ہیں اور اس پر پھسلنے کا کھیل کرتے ہیں ۔

Water civet : (n) امریکی مشک بلاؤ ۔

Water-clear : (a) بالکل شفاف؛ بے رنگ ۔

Water-clock : (n) آبی گھڑی ۔

Water-closet : (n) فلش کا طہارت خانہ؛ بیت الخلا جسے پانی سے دھونے کا انتظام ہو ۔

Water-cock : (n) مرغ آبی ۔

Water-colly : (n) ایک چھوٹا آبی پرندہ ۔

Water-colour : (n) (۱) آب رنگ: مصوری کرنے کے رنگ جو تیل کے بجائے پانی میں حل کئے جائیں ۔ (۲) آب رنگ تصویر ۔ (۳) آب رنگ مصوری ۔

Water-colour : (a) آب رنگ کا ۔

Water-colour painting : (n) آب رنگ تصویر ۔

Water-coloured : (a) (۱) صاف شفاف ۔ (۲) آب رنگ کا ۔

Water-colourist : (n) آب رنگ تصویروں کا مصور ۔

Water-column : (n) (۱) دیکھو Water-gauge ۔ (۲) انجن کوٹھی کی عمودی نلی جس میں کھلمندن اور ٹونٹی لگی رہتی ہے ۔

Water-company : (n) آب رسانی کی نجی کمپنی ۔

Water-consolidated : (a) دیکھو Water-bound

Water-cool : (v) پانی کے ذریعہ ٹھنڈا کرنا ۔

Water-cooler : (n) پانی کے ذریعہ ٹھنڈا کرنے کی مشین ۔

Water-core : (n) (۱) (توپ وغیرہ ڈھالنے میں) وہ کھوکھلا قالب جس میں پانی گردش کرتا رہتا ہے اور جس کے ذریعہ ڈھالی گئی چیز کا اندرونی حصہ بہت جلد ٹھنڈا ہوتا ہے ۔ (۲) سیب اور شلجم کی ایک بیماری ۔

Water-course : (n) (۱) ندی؛ نالا؛ چشمہ ۔ (۲) نہر ۔ (۳) نہر کا پانی استعمال کرنے کا حق ۔ (٤) (بحری) سوراخ جو جہاز کے فرش میں پمپ کے ذریعہ پانی کے نکاس کے لئے کیا جائے ۔

Water-course : (n) ناقص اور گھٹیا قسم کے گچ کی تہ جو زیادہ پانی ملانے اور بہت باریک مسالے کی وجہ سے ہو جاتی ہے ۔

Water-cow : (n) (۱) ہندوستانی بھینس ۔ (۲) دیکھو Sea-cow

Water-crack : (n) (۱) وہ شگاف جو فولاد کو سخت بنانے میں پڑ جاتا ہے ۔ (۲) پلاسٹر میں پڑجانے والی درز (جو مسالے میں زیادہ پانی ملانے یا دوسری تہ زیادہ جلدی سے چڑھانے کی وجہ سے پڑ جاتی ہے) ۔

Water-cracker : (n) پن بسکٹ؛ ایک قسم کا بسکٹ ۔

Water-craft : (n) (۱) کشتی رانی؛ تیراکی وغیرہ میں مہارت ۔ (۲) جہاز؛ کشتی ۔

Water-crane : (n) (۱) انجن کوٹھی میں ٹنکی سے پانی دینے کا آلہ ۔ (۲) آبی دمکل ۔

Water-creeper : (n) ایک قسم کا آبی کیڑا ۔

Water-cress : (n) سلاد آبی : دریائی پودا جو بطور سلاد استعمال کیا جاتا ہے ۔

Water-crowfoot : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Water-culture : (n) آبی کاشت ۔

Water-cure : (n) علاج آبی؛ علاج بالآب؛ پانی کے ذریعہ سے علاج ۔

Water-curtain : (n) آبی پردہ (جو آگ کو بڑھنے سے روکنے کےلئے تھیٹر یا کان میں لگا ہوتا ہے) ۔

Water-cut : (n) آبی تراش؛ کسی سطح کو پانی کی دھار دے کر کاٹنا تاکہ چمک پیدا ہو ۔

Water-cycle : (n) آبی سائیکل؛ وہ کشتی جو (تجربے کے طور پر) پاؤں سے چلنے والے بیرم کے ذریعے چلائی جاتی ہے ۔

Water-deer : (n) (۱) چھوٹا چینی ہرن ۔ (۲) چھوٹا نافے دار ہرن ۔

Water-devil : (n) آبی بھونرے کا غارت گر پہل روپ ۔

**Water-diviner : (n)** آب شناس ۔

**Water-doctor : (n)** (۱) معالج آبی ۔ (۲) دیکھو Water-diviner ۔

**Water-doe : (n)** مادہ آبی مرگ ۔

**Water-dog : (n)** (۱) آبی کتا؛ کتا جسے آبی پرندوں کو پانی سے نکال لانے کی تربیت دی گئی ہو ۔ (۲) اچھا ملاح یا تیراک ۔ (۳) موش آبی؛ اودبلاؤ ۔ (٤) بادل کا چھوٹا ٹکڑا جسے بارش کا پیش خیمہ سمجھا جاتا ہے ۔

**Water-dragon : (n)** (۱) آسٹریلیا کی بڑی چھپکلی جو پانی میں رہتی ہے اور بھیانک آواز نکالتی ہے ۔ (۲) ایک قسم کا پودا ۔

**Water-drinker : (n)** (۱) شراب سے محترز؛ تارک شراب ۔ (۲) معدنی چشموں کا پانی پینے والا ۔

**Water-drinking : (n)** (۱) شراب کے بدلے پانی پینا؛ شراب ترک کرنا ۔ (۲) معدنی چشموں کا پانی پینا ۔

**Water-drinking : (a)** (۱) پانی پینے کا عادی خاص طور سے معدنی چشموں کا ۔ (۲) شراب کے بدلے پانی کو شربت کی طرح ترجیح دینے والا ۔

**Water-drop : (n)** پانی، آنسو یا بارش کا قطرہ ۔

**Water-dropwort : (n)** یورپ کا ایک زہریلا پودا ۔

**Water-dust : (n)** بادل یا کہرے کے پانی کے ذرات ۔

**Water-eagle : (n)** بحری باز؛ بحری عقاب ۔

**Water-elder : (n)** ایک درخت جس میں سفید پھولوں کے گچھے لگتے ہیں ۔

**Water-elephant : (n)** دریائی گھوڑا؛ اسپ دریائی ۔

**Water-engine : (n)** (۱) پانی اوپر چڑھانے کا پمپ ۔ (۲) آبی انجن ۔

**Water-equivalent : (n)** آبی معادل؛ آب مساوی ۔

**Water-fast : (a)** (۱) (اسکاچستان) دیکھو Water tight ۔ (۲) پکا (رنگ وغیرہ)؛ جو پانی سے ختم نہ ہو ۔

**Water-feeder : (n)** آب رسانی کی ترکیب یا نلکی ۔

**Water-fence : (n)** (۱) ندی یا دریا جو سرحد کا کام کرے ۔ (۲) (دو کھیتوں کے درمیان) پانی کا روک (تاکہ مویشی ایک کھیت سے دوسرے کھیت میں نہ جاسکیں) ۔

**Water-fern : (n)** سرخس کی بعض قسمیں ۔

**Water-finder : (n)** (۱) آب شناس ۔ (۲) پن جوتشی؛ پن فالیا؛ وہ شخص جو طلسمی چھڑی کی مدد سے یہ معلوم کرلیتا ہے کہ پانی کس مقام پرنکلے گا ۔

**Water-finish : (n)** کاغذ وغیرہ کی عمدہ جلا ۔

**Water-finished : (a)** عمدہ جِلا کا (کاغذ وغیرہ) ۔

**Water-fire : (n)** ایک قسم کی یورپی آبی گھاس ۔

**Water-fit/-foot : (n)** (اسکاچستان) دریا کا دہانہ ۔

**Water-flag : (n)** (نباتیات) زرد سوسن ۔

**Water-flea : (n)** آبی پسو ۔

**Water-flood : (n)** (۱) بہا لے جانے والا سیلاب ۔ (۲) سیلابی پانی ۔ (۳) کثرت سے پانی ڈالنا ۔

**Water-flow : (n)** آبی رو؛ پانی کا بہاؤ ۔

**Water-fly : (n)** (۱) (حیوانیات) آبی مکھی؛ جُلا (پانی کا ایک کیڑا) ۔ (۲) ایک قسم کا کیڑا جو پتھروں کے نیچے ملتا ہے ۔

**Water-fog : (n)** پانی کی پھوار جو ایک فوارے کو دوسرے فوارے سے ٹکرا کر پیدا کرتے ہیں ۔

**Water-ford : (a)** ایک قسم کے صاف اور چمک دار شیشے کے نام کے ساتھ استعمال ہوتا ہے ۔

**Water fowl : (a)** دریائی پرند (خصوصاً جن کا شکار ہوتا ہے)؛ پن ڈُبی؛ مرغ آبی ۔

**Water-frame : (n)** سوت بنانے کی قدیم مشین جو پانی کے زور سے چلائی جاتی تھی؛ پن چرخہ ۔

**Water-front : (n)** (۱) دریا؛ سمندر؛ جھیل وغیرہ سے متصل زمین یا عمارت ۔ (۲) کسی شہر کا پانی کی طرف کا رخ ۔

**Water-frontage : (n)** (عمارت وغیرہ کا) دریا، جھیل وغیرہ کی طرف کا رخ ۔

**Water-funk : (n)** آب ترسی ۔

Water-furrow : (n) پانی کی ریگھاری؛ پانی لے جانے کی نالی۔

Water-furrow : (v) پانی لے جانے کے لئے نالی بنانا؛ نالی بناکر آب پاشی کرنا۔

Water-gain : (n) پانی جو مسالے (کنکریٹ) سے نکلتا ھے۔

Water-gall : (n) ثانوی قوس قزح۔

Water-garden : (n) باغ جس میں آبی پودے زیادہ ھوں۔

Water-gas : (n) (۱) آبی گیس؛ گیس جو پانی کو تحلیل کر کے اور کاربن ملا کر روشنی کرنے کے کام آتی ھے۔ (۲) بخار؛ بھاپ۔

Water-gate : (n) (۱) (قلعہ، شہر وغیرہ کا) داخلے کا دروازہ؛ پھاٹک۔ (۲) وہ جگہ جہاں سے جہاز وغیرہ گزرے۔

Water-gate : (n) دیکھو Water-course

Water-gauge : (v) حوض پیما؛ شیشے کا آب پیما جس سے پانی کی بلندی کا اندازہ کیا جاتا ھے (حوض وغیرہ میں)؛ آبی پیمانہ؛ آب ناپ۔

Water-gild : (v) سونے کا پانی چڑھانا اور پارے کو عمل تبخیر سے اڑا دینا۔

Water-gilding : (n) سونے کا پانی چڑھانا۔

Water-gilt : (a) سونے کا پانی چڑھایا ھوا۔

Water-gland : (n) آبی غدہ؛ مسام آب کے نیچے واقع خلیوں کا مجموعہ جو پانی کے اخراج کو منضبط کرتا ھے۔

Water-glass : (n) (۱) آبی گھڑی۔ (۲) آبی شیشہ؛ پانی رکھنے کاظرف؛ خصوصاً وہ ظرف جس میں پودوں کو پانی میں رکھتے ہیں۔ (۳) آبدوز خردبین؛ دریائی خردبین؛ پانی کے اندر کی چیزوں کو دیکھنے کا آلہ۔ (٤) (سوڈیم کی) ابرک کا محلول جو دیواروں کی نقاشی میں اور انڈوں کو محفوظ رکھنے میں کام آتا ھے۔

Water-glass painting : (n) نقاشی جس میں ایسے رنگ برتے جاتے ہیں جو ایک مسالے (Water glass) سے پختہ کئے جاتے ہیں۔

Water-gold : (n) سونے کا سیمابی ممزوج؛ طلاء ملغم۔

Water-grain : (n) گیلے چمڑے کی دانہ دار سطح۔

Water-grass : (n) آبی گھاس؛ دریائی گھاس۔

Water-grate : (n) بھٹی کا چوکھٹا جس میں پانی سے ٹھنڈی کی ھوئی لوھے کی چھڑ لگی رہتی ھے۔

Water-ground : (a) پن چکی کا پیسا ھوا۔

Water-gruel : (n) پتلا دلیا۔

Water-guard : (n) (۱) بندرگاہ یا دریا پر پہرہ دینے والا (پہرے دار)۔ (۲) کسٹم افسروں کی وہ جماعت جو جہازوں پرنظر رکھتے ہیں۔

Water-gun : (n) (۱) آبی پستول۔ (۲) دیکھو Water-pistol۔

Water-hammer : (n) (۱) ایک آلہ جو یہ دکھاتا ھے کہ خلا میں رقیق اور ٹھوس دونوں ایک ہی رفتار سے گرتے ہیں۔ (۲) تصادم جو پانی کے نل میں ٹونٹی بند کرنے سے یا بھاپ کے نل میں تازہ بھاپ داخل کرنے سے پیدا ھوتا ھے۔

Water-hammer : (v) (پانی) اس برتن کی دیوار سے ٹکرانا جس میں سے ھوا نکال دی گئی ھو۔

Water-hammer pulse : (n) بے قاعدہ نبض (جس میں نبض کی‌ضرب یکساں نہ ھو)۔

Water-hare : (n) دلدلی خرگوش۔

Water-haul : (n) (۱) جال کی کھینچائی جس میں مچھلی نہ آئے۔ (۲) لا حاصل کوشش؛ بے کار کی سعی؛ سعی لا حاصل۔ (۳) وہ تشریف آوری جس میں ملنے والے سے ملاقات نہ ھو۔

Water-head : (n) (۱) ارتفاع آب؛ سرآبہ؛ دریا یا چشمے کا منبع۔ (۲) بڑا سر۔ (۳) بہت بڑا سر رکھنے والا (خصوصاً ذہین شخص)۔

Water-heater : (n) پانی گرم کرنے کا آلہ۔

Water-hemisphere : (n) نصف کرۂ آبی۔

Water-hemlock : (n) ایک بڑا سیدھا سدا بہار درخت۔

Water-hen : (n) مرغابی۔

Water-hen hackle : (n) مصنوعی مکھی (مچھلی پکڑنے کی) جس میں مرغابی کے پر لگاتے ہیں۔

**Water-hickory : (n)** جنوبی امریکا میں ایک قسم کے اخروٹ کا درخت ۔

**Water-hole : (n)** (۱) (قدیم) گڑھا؛ جوہڑ ۔ (۲) گڑھا جس میں دریا کے خشک ہو جانے کے بعد بھی پانی بھرا ہو ۔ (۳) سطح برف کا گڑھا ۔

**Water-holly : (n)** ایک قسم کی جھاڑی جس میں انگور نماپھل آتے ہیں ۔

**Water-horizon : (n)** مسام دار چٹانوں کاطبقہ جس سےکنویں میں پانی آتا ہے ۔

**Water-horse : (n)** افسانوی دریائی بھوت جو گھوڑے کی شکل میں نظر آتا ہے ۔

**Water-house : (n)** وہ عمارت جس میں سرآبہ خزانہ؛ آب میں رکھا رہتا ہے اور نلوں کے ذریعے دوسری جگہ لے جایا جاتا ہے ۔

**Water-ice : (n)** میٹھی برف؛ (جو شربت کو جما کر اورکسی چیز کی چاشنی دے کر بناتے ہیں) ۔

**Water-inch : (n)** آبی انچ؛ مقدار آب جو چوبیس گھنٹے کے اندر ایک انچ کے نل سے کم سے کم دباؤ سے خارج ہوتی ہے ۔

**Water-in-oil : (a)** جو تیل میں پانی ڈال کر بنایا گیا ہو ۔

**Water-jacket : (n)** پانی کا ظرف جس میں مشین کا وہ حصہ رکھا جاتا ہے جسے ٹھنڈا رکھنا مقصود ہے ۔

**Water-jacketed : (n)** آبی غلاف دار ۔

**Water-jet : (a)** پانی کے فوارے سے چلنے والا ۔

**Water-joint : (n)** آب بند جوڑ؛ ٹپکنے سے محفوظ؛ بے رخنہ ۔

**Water-jump : (n)** (ندی، نالے وغیرہ سے پیدا) رکاوٹ (جسے گھوڑے کو پھاندنا پڑتا ہے) ۔

**Water-junket : (n)** دیکھو Sandpiper

**Water-kelpie : (n)** دریائی بھوت ۔

**Water-knot : (n)** ایک قسم کی گرہ جو مچھلی پکڑنے کی ڈور میں لگاتے ہیں ۔

**Water-laid : (a)** (۱) تہری لڑوں کا (رسّا)؛ (رسا) بائیں طرف بٹا ہوا ۔ (۲) رسوبی ۔

**Water-lane : (n)** (۱) رستہ جس کے ساتھ ساتھ چشمہ بہہ رہا ہو ۔ (۲) تنگ دریائی راستہ ۔

**Water-lawyer : (n)** (مزاحاً) شارک مچھلی ۔

**Water-leaf : (n)** ایک زیور جس میں عشق پیچاں کی پتی بنی رہتی ہے ۔

**Water-lens : (n)** عدسہ؛ آب: پن بھری دوربین؛ ایک قسم کی دوربین جس میں پانی بھرا ہوتا ہے ۔

**Water-level : (n)** (۱) سطح؛ سطح آب (حوض وغیرہ کی) ۔ (۲) (ارضیات) سطح سیرابی؛ زمین کی وہ پرت جس کے نیچے تک ساری زمین سیراب ہو ۔ (۳) پن گنیا؛ نلی کی شکل کا لیول جس میں پانی بھرا رہتا ہے اور اس کی سطح کی ہمواری کا اندازہ کیا جاتا ہے: آبی افق نما ۔ (٤) (کان کنی) کان کی ڈھلواں سطح (پانی نکالنے کے لئے) ۔ (٥) جہاز کا خط آب ۔

**Water-lily : (n)** کنول؛ نیلوفر؛ پنکج ۔

**Water-lime : (n)** (۱) آبی چونا ۔ (۲) آبی چونے کا پتھر ۔

**Water-line : (n)** (۱) خط آب؛ جہاز کے کنارے کا وہ خط جس کی حد تک پانی کی سطح جہاز کے کنارے چھوتی ہے ۔ (۲) کاغذ کی اندرونی لکیر؛ خط آبی ۔ (۳) ساحل کا خاکہ ۔ (٤) (جہاز سازی) جہاز کا وہ ساختمانی خط جو سطح آب کے متوازی ہوتا ہے اور جسم جہاز کی ساخت کو دکھاتا ہے ۔ (٥) سطح سیرابی؛ دیکھو Water-level ۔ (٦) وہ نشان جو پانی چیزوں پر چھوڑ دیتا ہے (جس سے سطح آب کا اندازہ ہوتا ہے) ۔ (۷) پائپ کی لائن (پانی لے جانے کےلئے) ۔

**Water-lizard : (n)** (۱) آبی چھپکلی ۔ (۲) سمندر کی قسم کا آتشی کیڑا ۔

**Water-locust : (n)** (نباتیات) کرات؛ دلدلی علاقوں میں پیدا ہونے والا ایک پودا ۔

**Water loop : (n)** بحری طیّارے کا غیرارادی طور پر اچانک جھٹکے کے ساتھ مڑ جانا ۔

**Water-louse : (n)** ایک قسم کا سخت پُشت دریائی جانور ۔

**Water-main : (n)** آب رسانی کا بڑا نل؛ شہہ نل؛ صدر نل ۔

**Water-marigold : (n)** آبی گیندا ۔

Water-mark : (n) (۱) کاغذ کا اندرونی نشان جس میں بنانے والے کا نام، کاغذ کا سائز وغیرہ لکھا ہوتا ہے؛ آبی نشان؛ وہ فلزی سانچہ جس سے یہ نشان ڈالا جاتا ہے ۔ (۲) سیلاب کا نشان ۔ (۳) پانی کی گہرائی بتانے والا نشان (جہازرانی کے لئے)۔

Water-mark : (v) (کاغذ پر) اندرونی نشان ڈالنا؛ ڈاک ٹکٹ پر نشان ڈالنا ۔

Water-master : (n) نہر کا منتظم ۔

Water-meadow : (n) سیراب مرغزار، جس میں پانی بھرکر زرخیز بناتے ہیں ۔

Water-measure : (n) پیمانۂ آب؛ پَن ناپ ۔

Water-measurer : (n) بعض قسم کے آبی کیڑے ۔

Water-melon : (n) (۱) تربوز ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔

Water-meter : (n) میٹر آب؛ پانی پیما؛ آب پیما؛ پانی کی مقدار ناپنے کا آلہ ۔

Water-milfoil : (n) ایک آبی پودا ۔

Water-mill : (n) پن چکی ۔

Water-mint : (n) آبی پودینہ ۔

Water-mite : (n) ایک آبی کیڑا ۔

Water-mocassin : (n) (۱) ایک قسم کا زہریلا سانپ ۔ (۲) دیکھو Water-snake ۔

Water-mold/-mould : (n) آبی کھمبی ۔

Water-mole : (n) بط بلاؤ؛ آسٹریلیا کا ایک دودھ پلانے والا جانور جس کی چونچ بط کی سی نیچے جھلی دار اور جسم پر گہرے بادامی رنگ کا سمور ہوتا ہے (یہ جانور انڈے بھی دیتا ہے)۔

Water-monitor : (n) ایک قسم کی ہندوستانی بڑی چھپکلی جو پانچ سے چھ فٹ تک لمبی ہوتی ہے اور دریا کے کنارے پائی جاتی ہے ۔

Water-monkey : (n) (تنگ اور لمبی گردن کی) صراحی جو گرم ممالک میں پانی کے لئے استعمال کی جاتی ہے ۔

Water-moss : (n) (۱) ایک کائی نما آبی پودا ۔ (۲) ایک قسم کی کائی ۔

Water-moth : (n) (۱) پتنگوں کی ایک جنس جس کاپھل روپ سطح آب کے نیچے ہوتا ہے ۔ (۲) مٹی مکھی؛ کیڈس مکھی ۔

Water-motor : (n) (۱) پن موٹر؛ پانی کے دباؤ سے متحرک انجن ۔ (۲) دولاب؛ پن چرخی ۔

Water-mouse : (n) چوہے کی قسم کا جانور جو پانی میں رہتا ہے؛ موش آبی ۔

Water-mouth : (n) دریا کا دہانہ ۔

Water-net : (n) ایک قسم کی کائی ۔

Water-newt : (n) آبی سمندر؛ ایک قسم کا کیڑا ۔

Water-nixie : (n) جل پری ۔

Water-nut : (n) سنگھاڑا ۔

Water-nymph : (n) جل پری؛ سمندر کی پَری ۔

Water-oak : (n) بعض قسم کے امریکی بلوط جو دلدلی علاقوں میں پیدا ہوتے ہیں ۔

Water-oat : (n) شمالی امریکا کی ایک سدا بہار گھاس ۔

Water-of Ayr : (n) ایک دریا جس کے کنارے شہر آئر(Ayr) آباد ہے ۔

Water-of-Ayr stone : (n) دریائے آئر کے کنارے پایا جانے والا پتھر جو سان کرنے میں استعمال ہوتا ہے ۔

Water of life : (n) (۱) (مجازاً) آبِ حیات ۔ (۲) برانڈی یا وہسکی (شراب) ۔ (۳) نور باطن؛ روشن ضمیری ۔

Water of plasticity : (n) پانی جو خشک مٹی میں ڈالتے ہیں (گیلا بنانے کے لئے)۔

Water on the brain : (n) استسقاء دماغ؛ بھیجے میں پانی اُترنے کا مرض ۔

Water on the knee : (n) چوٹ وغیرہ لگنے کی وجہ سے گھٹنے کے جوڑوں میں پانی کا جمع ہوجانا؛ جلندھر ۔

Water opal : (n) ایک قسم کا قیمتی پتھر جو بے رنگ ھوتا ھے ۔

Water opossum : (n) جنوبی امریکا کا پانی میں رہنے والا ایک قسم کا تھیلی دار جانور ۔

Water ordeal : (n) کھولتے ھوئے پانی میں ہاتھ ڈال کر جھوٹ سچ کا امتحان ۔

Water organ : (n) ماقوائے عضو ۔

Water ouzel : (n) ایک قسم کی مرغابی ۔

Water over the dam : (n) کوئی چیز جو یاد یا لحاظ سے باہر ھو ۔

Water ox : (n) دیکھو Water buffalo

Water-padda : (n) جنوبی افریقہ کا زمین کھود کر رہنے والا مینڈک ۔

Water-paint : (n) رنگ کا وہ مرکب جس کو استعمال کرنے کے بعد پانی ابخارات بن کر اُڑجائے ۔

Water parsley : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Water parsnip : (n) ایک آبی پودا جس کی جڑ کھائی جاتی ھے ۔

Water-parting : (n) تقسیم آب ۔

Water partridge : (n) سرخ بط ۔

Water-persicaria : (n) ایک قسم کی دریائی نبات ۔

Water-pewit : (n) دیکھو Phoebe

Water-phone : (n) سماع آبی؛ ہائڈروفون ۔

Water-pilot : (n) جنوب مشرقی امریکا کا ایک قسم کا آبی سانپ ۔

Water-pine : (n) چین کا ایک سدابہار درخت جو عموماً دھان کے کھیت کے چاروں طرف لگاتے ہیں ۔

Water-pipe : (n) (۱) پانی کا نل ۔ (۲) حقہ؛ نرگیل ۔

Water-pipit : (n) چنڈول جیسا ایک پرندہ ۔

Water-pistol : (n) ایک ہتھیار جس سے اچانک زوردار پانی کا فوارہ یا دوسری سیال شے نکلتی ھے؛ آبی پستول ۔

Water-plane : (n) (۱) آبی طیارہ ۔ (۲) سطح آب جو جہاز کے کنارے کو چھوتی ھے ۔

Water-plant : (n) آبی پودا؛ دریائی پودا ۔

Water-plantain : (n) ایک پودا جس کے پتے کیلے کے پتے سے مشابہ ھوتے ہیں ۔

Water-plate : (n) دوہری تہ کی قاب جس میں کھانا گرم رکھنے کے لئے گرم پانی رکھتے ہیں؛ گرمابی قاب ۔

Water-platter : (n) آبی کنول ۔

Water-plug : (n) نل کا منہ جس میں کنوس نل لگا دیا جاتا ھے ۔

Water-pocket : (n) جوف چٹان جس میں پانی جمع ھو جاتا ھے ۔

Water-polo : (n) پانی پولو؛ ایک کھیل جو تیراک کھیلتے ہیں جس میں گیند کو ہاتھ سے اچھال کر گول تک لے جاتے ہیں ۔

Water-poppy : (n) برازیل کا آبی پوست کا پودا ۔

Water-pore : (n) (۱) بعض غیرمہرہ پشت جانوروں کی پانی کی نالی جو باہر کو نکلتی ھے ۔ (۲) آبیرہ؛ مسام آب ۔

Water-pot : (n) (۱) گھڑا؛ صراحی؛ پانی کا ظرف ۔ (۲) ) (علم النجوم) گیارھواں برج (دلو) کا وہ حصہ جو صراحی نما لگتا ھے ۔ (۳) پودوں کا پانی دینے کا برتن ۔ (٤) ایک قسم کا صدف ۔

Water-power : (n) قوت آب؛ پانی کی قوت جس سے مشین چلانے کا کام لیا جاتا ھے؛ آبی طاقت ۔

Water power engineering : (n) انجینیئرنگ کی وہ شاخ جو آبی طاقت بڑھانے کےلئےتعمیراتی کام کرتی ھے ۔

Water-power station : (n) آبی بجلی گھر ۔

Water-pox : (n) چھوٹی چیچک ۔

**Whizzbang/Whizbang : (n)** (۱) زناٹے دار دھماکا ۔ (۲) زناٹے کے ساتھ جانے والی چیز ۔ (۳) چھوٹے شل کا گولا جو زناٹے کے ساتھ جاتا ھے ۔ (٤) ایک قسم کی آتش بازی ۔ (٥) ایک چھوٹا جیٹ انجن والے بے ھوا باز کا جہاز جس میں انفجاری مادے بھرے رہتے ہیں اور یہ بم کا کام کرتے ہیں ۔

**Whizzer : (n)** (۱) زن زن کی آواز پیدا کرنے والا ۔ (۲) ایک قسم کا کھلونا جو زناٹے کے ساتھ گھومتا ھے ۔ (۳) چیزوں کو خشک کرنے والی مشین ۔

**Whizzing : (a)** زن زن کرنے والا؛ زناٹے دار ۔

**Whizzing : (n)** زن زن کی آواز ۔

**Whizzing stick : (n)** ایک کھلونا جو بہت شور مچاتا ھے ۔

**Whizzingly : (adv.)** زن زن کی آواز کے ساتھ ۔

**Whizzle : (v)** (۱) زن زن کرنا؛ زناٹے کی آواز پیدا کرنا ۔ (۲) چوری چھپے یا عیاری سے حاصل کرنا ۔

**Who : (pron.) [OE. 'hwa'.]** (۱) کون؛ کون شخص ۔ (۲) کس حیثیت کا شخص ۔ (۳) جو ۔ (٤) جو شخص ۔

I know not who/God knows who : میں نہیں جانتا کون، خدا جانے کون؛ نا معلوم شخص ۔

Who but......: ... کوئی نہیں ؛ کے علاوہ اور کون ۔

Who is who : (ہرشخص کی) واقفیت یا حیثیت ۔

Who's afraid : گستاخ؛ سرکش؛ متمرّد ۔

Who would......: کوئی نہیں کرے گا؛ کون کرے گا ۔

Who would not ........ : کوئی بھی کرے گا ۔

**Who : (n)** (۱) کوئی شخص ۔ (۲) (the کے ساتھ) "کون" بطور سوال ۔

**Who : (int.) [Variant of 'Ho'.]** تھم جا؛ رک جا ، بس ٹھہر جا (گھوڑے کو کہا جاتا ھے) ۔

**Whoa : (int.) [Variant of prec.]** بس ؛ ٹھہر جا (گھوڑے کو روکنے کے لئے کہتے ہیں) ۔

**Whodunit : (n) [f. the substandard expression 'whodone it'.]** جاسوسی یا پُراسرار کہانی جو بطورناولِ یا ڈراما یا فلم پیش کی جائے ۔

**Whoever/Whoe 'er : (pron.)** (۱) جو بھی؛ جو کوئی؛ چاھےجو ۔ (۲) جس کسی کا؛ جس کا بھی، چاھے جس کا ۔

**Whole : (a) [OE. 'hal'.]** (۱) پورا؛ کامل ۔ (۲) کل ؛ سارا ۔ (۳) تندرست ؛ صحیح؛ اچھا ۔ (٤) صحیح سلامت؛ سالم؛ ثابت ؛ پورا ۔ (٥) صحیح (عدد) ۔ (٦) مسلم؛ پورا کا پورا؛ جس کا کوئی جزو کم نہ ھوا ھو ۔ (۷) (دودھ) جس کی بالائی نہ اتاری گئی ھو ۔ (۸) خالص ۔ (۹) غیر منتشر؛ مجتمع؛ یکسو ۔ (۱۰) بہت بڑا؛ بہت سا ۔

As whole as a fish/-a trout : مکمل؛ پورا؛ کامل ۔

In (or with) a whole skin : غیر مجروح؛ چوٹ ، ضرر یا صدمے سے محفوظ ۔

Out of whole cloth : من گھڑت؛ بے بنیاد ۔

**Whole : (n)** (۱) سالم چیز؛ مکمل چیز ۔ (۲) کل مقدار ۔ (۳) مکمل نظام، کامل نظام؛ کل (جز کی ضد) ۔

As a whole : کل ملاکر؛ کلیتاً؛ بطور اکائی ۔

In (the) whole : کل؛ مکمل طور پر ۔

On or upon the whole : مجموعی طورپر؛ بہ حیثیت مجموعی ۔

**Whole : (adv.)** پوری طرح سے؛ پورے طور پر؛ بالکل ۔

**Whole binding : (n)** چرمی جلد سازی ۔

**Whole blood : (n)** (۱) ایک ماں باپ کی نسل ۔ (۲) ایک ہی والدین کے بچے ۔

**Whole-bound : (a)** چرمی جِلد والی ۔

**Whole bred : (a)** خالص نسل کا ۔

**Whole brother : (n)** ایک ہی والدین سے بھائی؛ سگا بھائی ۔

**Whole cannon : (a)** سولہویں اور سترھویں صدی کی توپ جو ستّر سے ایک سو بیس پونڈ وزن کے گولے پھینکتی تھی ۔

**Whole cloth : (n)** (مل میں بنے ھوئے) مکمل طول و عرض کا کپڑا ۔

**Whole-colour/-coloured : (a)** یکرنگ؛ سارا ایک رنگ کا ۔

Whole-culverin : (n) چالیس سے ساٹھ پونڈ کے گولے پھینکنے والی توپ -

Whole-feather : (n) ایک قسم کا کبوتر جس کا پر ایک رنگ کا ہوتا ہے -

Whole-feathered : (a) ایک رنگ کے پروں والا -

Whole-footed : (a) قدم جما کر چلنے والا -

Whole gale : (n) ہوا جس کی رفتار پچپن سے تریسٹھ میل فی گھنٹہ ہو -

Whole-hearted : (a) مخلصانہ؛ دلی؛ پورا پورا -

Whole-heartedly : (adv.) دل و جان سے؛ پوری کوشش اور توجہ سے؛ پورے طور پر-

Whole-heartedness : (n) خلوص؛ پوری کوشش اور توجہ؛ پورا جوش -

Whole hog : (n) کل؛ سب -

To go the whole hog : انتہا تک پہنچا دینا -

Whole-hogger : (n) مکمل حامی؛ پورا پورا ساتھ دینے والا؛ پوری حمایت کرنے والا؛ انتہا پسند؛ خصوصاً کامل تجارتی تابین کا حامی -

Whole holiday : (n) پورے دن کی تعطیل -

Whole-hoofed : (a) مسلّم سم کا؛ بے چرے ہوئے سم کا -

Whole-length : (a) (۱) سرتاپا؛ سروقد؛ پورے جسم کی؛ (تصویر) - (۲) غیر مختصر ؛ بے اختصار -

Whole meal : (n) بے چھنا آٹا -

Whole-minded : (a) پوری طرح متوجہ؛ پوری دلچسپی رکھنے یا لینے والا -

Whole note : (n) (موسیقی) سرتی -

Whole number : (n) عدد صحیح -

Whole plate : (n) $8\frac{1}{2} \times 6\frac{1}{2}$ انچ سائز کی فوٹو گرافی کی پلیٹ -

Whole-sail : (a) جس میں پورا بادبان کھول دینے کی ضرورت پڑے -

Whole sister : (n) ایک ہی والدین سے بہن ؛ سگی بہن -

Whole-souled : (a) دیکھو Whole-hearted

Whole-time : (a) کل وقتی -

Whole-timer : (n) دیکھو Full timer

Whole-wheat flour : (n) بے چھنا آٹا -

Wholely : (adv.) (۱) پوری طرح سے؛ مکمل طور پر - (۲) سراسر؛ محض -

Wholeness : (n) سالم یا کامل ہونا؛ سالمیت؛ کاملیت -

Wholesale : (n) تھوک (مال)؛ تھوک (بِکری) -

Wholesale : (a) (۱) تھوک کا؛ تھوک فروشی سے متعلق - (۲) (مجازاً) لامحدود؛ جس کااطلاق وسیع ہو -

Wholesale : (adv.) تھوک کے حساب سے؛ بڑے پیمانے پر -

Wholesale : (v) تھوک کے حساب سے فروخت کرنا -

Wholesaler : (n) تھوک فروش -

Wholesome : (a) [OE. 'halsum'.] (۱) صحت بخش؛ مفید (جسمانی، اخلاقی حیثیت سے) - (۲) صحت مند - (۳) تنبیہی؛ آگاہ کرنے والا؛ خبردار کرنے والا - (٤) محفوظ -

Wholesomely : (adv.) مفید طریقے سے؛ صحت بخش طور پر -

Wholesomeness : (n) صحت بخش ہونا؛ مفید ہونا -

Wholly : (adv.) (۱) پوری طرح سے؛ بالکل - (۲) سراسر؛ محض -

Whom : (pron) [OE. 'hwam'.] دیکھو Who

Whomever : (pron.) دیکھو Whoever

Whomp/Whoomp : (n) [Imitative.] زوردار طمانچہ، دھڑاکا یا چرمراہٹ -

Whomp : (v) (۱) زور سے مارنا؛ تھپڑ رسید کرنا - (۲) بری طرح شکست دینا -

Whomp up : (v) ابھارنا؛ اکسانا؛ حرکت پیدا کرنا؛ حرکت میں لانا -

Whomso : (pron.) دیکھو Whoever

Whomsoever/whomsoe'er : (pron.) دیکھو Whoever

Whoo : (int.) [Origin unkn.] تعجب، تکلیف یا دوسرے جذبے کے اظہار کا حرف فجائیہ ۔

Whoo : (n) الو کی بولی کی نقل ۔

Whoo : (n) ھو کی آواز ۔

Whoo : (v) ھو کی آواز نکالنا ۔

Who(o)-whoop : (int&n) شکار کے مرنے پر شکاری کا نعرہ ۔

Whoo-whoop : (v) شکار کے مرنے پر شکاری کا نعرہ بلند کرنا، شور مچانا ۔

Whoof : (int.) جھلاپن میں اچانک چلانے یا ہنگامہ کرنے کی آواز کی نقل ۔

Whoof : (n) جانور کے نتھنے کی آواز ۔

Whoof : (v) نتھنوں سے آواز نکالنا ۔

Whoop : (n) (۱) ھوھو یا کھوکھو کی آواز نکالنا ۔ (۲) اسی آواز سے مشابہ چیخ و پکار؛ اس آواز میں چلانا ۔ (۳) ایک قسم کی آنکھ مچولی ۔ (٤) جنگ میں یا شکار میں چلانے کی آواز (خاص کر شکار کے مرجانے پر) ۔ (۵) سب سے چھوٹا ٹکڑا ۔

Whoop : (v) (۱) ھو ھو کی اواز نکالنا ۔ (۲) ھوھو کر کے بلانا یا لانا ۔ (۳) الو کی بولی بولنا ۔ (٤) بڑھانا؛ اضافہ کرنا ۔ (۵) کھوکھو کرنا؛ (کالی کھانسی میں) ۔ (٦) مشہور ھوجانا ؛ دھوم دھام سے شروع کرنا ۔ (۷) کھل کر حمایت کرنا؛ پرزور تائید کرنا ۔ (۸) ہنگامہ کرتے یا شور مچاتے ھوئے جانا ۔ (۹) اکسانا؛ ابھارنا؛ مشتعل کرنا ۔

Whoop : (n) دیکھو Hoopoe

Whoop-de-do/Whoop-de-doo : (n) (۱) خرمستیاں ؛ رنگ رلیاں؛ ہڑبونگ ۔ (۲) منظم سماجی یا عام سرگرمیاں ۔ (۳) مناظرہ؛ عام استدلال؛ عام بحث و مباحثہ ۔

Whoop-up : (n) دیکھو Whoop-de-do

Whoopee : (n) (۱) دھماکا چوکڑی؛ رنگ رلیاں ۔ (۲) دعوت مے نوشی و جنسی آزادی ۔

To make whoopee : دھما چوکڑی کرنا؛ رنگ رلیاں منانا؛ داد عیش دینا ۔

Whoopee : (int.) دھما چوکڑی کے لئے دعوت دینے کا حرف فجائیہ ۔

Whooper : (n) (۱) دھما چوکڑی کرنےوالا؛ رنگ رلیاں منانے والا؛ داد عیش دینے والا ۔ (۲) شمالی امریکا کا ایک قسم کا سارس جو اب تقریباً معدوم ھے ۔ (۳) ھوھو یا کھوکھو کرنے والا ۔

Whooper swan/Hooper/Hooper swan : (n) پرانی دنیا کا ہنس ۔

Whooping : (a) ھوھو یا کھوکھو کرنے والا ۔

Whooping cough : (n) کالی کھانسی؛ ببا ڈبا (بچوں کی ایک بیماری) ۔

Whooping crane : (n) شمالی امریکا کا ایک قسم کا سارس ۔

Whooping swan : (n) دیکھو Whooper-swan

Whoopla : (n) (۱) ہلچل؛ کھلبلی؛ ہنگامہ ۔ (۲) رنگ رلیاں؛ خرمستیاں ۔

Whoosh : (v) [Imitative.] (۱) سی سی کرنا؛ سرسر کرنا؛ سسیانا یا سسکاری بھرنا ۔ (۲) تیزی سے گزر جانا ۔ (۳) دھڑاکے کے ساتھ کسی چیز کو متحرک کرنا؛ ھوا یا کسی سیال کے بہاؤ کے ساتھ لے جانا ۔

Whoosh : (n) سی سی کی آواز ۔

Whoosis/Whoosy : (n) [alter. or "who is this"] کوئی شخص یا چیز جس کا نام یاد نہ ھو یا یاد نہ آئے ۔ (۲) نا معلوم شخص ؛ غیر شناخت کردہ شخص ۔

Whop : (v) [Variant of WAP.] (۱) زور سے پھینکنا یا کھینچنا؛ اچانک لےلینا یا رکھ دینا ۔ (۲) کاری ضرب لگانا؛ زور سے مارنا؛ پیٹنا؛ ٹھونکنا ۔ (۳) (مجازاً) مغلوب کرنا؛ شکست دینا؛ سبقت لے جانا ۔

Whop : (n) کندی؛ مرمت؛ شکست ۔

Whopper : (n) (۱) بہت بڑی چیز؛ بہت عمدہ چیز ۔ (۲) مہاجھوٹ ۔

Whopping : (a) بہت بڑا؛ غیر معمولی ۔

Whopping : (adv.) بہت؛ بے حد؛ نہایت ۔

Whopping : (n) کندی ؛ مرمت ؛ شکست ۔

Whopping : (v) مرمت کرنا؛ کندی کرنا؛ شکست دینا ۔

Whorage : (n) (۱) رنڈی؛ قحبہ؛ بیسوا ۔ (۲) دیکھو Whore ۔

Whore : (n) [Late OE. 'hore'.] (۱) رنڈی، قحبہ؛ بیسوا ۔ (۲) (مجازاً) خراب اور بت پرست طبقہ ۔

The whore of Babylon : رومی کلیسا ۔

To play the whore : زنا کروانا ۔

Whore : (v) (۱) (مرد کا) زنا کرنا؛ زنا کار ہونا؛ (عورت کا) زنا کروانا ۔ (۲) (مجازاً، قدیم زبان) بت پرستی کرنا ۔

Whore-master : (n) زناکار ۔

Whoredom : (n) (۱) (قدیم) زنا؛ زنا کاری ۔ (۲) بے وفائی ۔

Whoremonger : (n) (قدیم) زناکار ۔

Whoremonging : (n) زناکاری ۔

Whoresbird : (n) (۱) رنڈی کا بچہ ۔ (۲) حرامی بچہ؛ حرامی ۔

Whoreson : (n) حرامی، رنڈی کا بیٹا ۔

Whoring : (n) زناکاری ۔

To go a whoring : زناکاری کرنا ۔

Whorl : (n) [ME. 'whorle, wharle'.] (۱) ٹکیہ کی شکل کی ایک چیز جو چرخے کے تکلے میں لگی رہتی ہے ۔ (۲) (نباتیات) حلقہ، پتیوں کا تنے کے گرد؛ کوٹ؛ گھیرا ۔ (۳) (حیوانیات) ورطہ؛ گھیرا؛ چکر ۔ (٤) لچھے کا ایک چکر؛ مرغولے کا ایک حلقہ ۔ (٥) مرغولہ؛ لچھا ۔ (٦) انگلیوں کے نشان جس میں ابھری ہوئی لکیریں دائرہ نما ہوتی ہیں ۔

Whorl : (v) مرغولے کی شکل میں ترتیب دینا؛ مرغولہ بنانا ۔ (۲) ناچنا؛ گھومنا ۔

Whorl-flower : (n) ایک پودے کا نام ۔

Whorl-grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Whorled : (a) حلقہ دار؛ چکردار؛ لچھے دار؛ مرغولہ دار ۔

Whorly : (a) دیکھو Whorled

Whort : (n) ایک قسم کی نیلگوں سیاہ رنگ کی گوندنی یا اس کا پودا ۔

Whortle : (n) دیکھو Whort

Whortleberry : (n) دیکھو Whort

Bear's whortleberry/Bog-/Red-/Victorian : مختلف قسم کی گوندنیوں کے نام ۔

Who's who : (n) (۱) مشہور ومعروف اشخاص کی مختصر سوانح عمری کے ساتھ فہرست ۔ (۲) کسی طبقے یا جماعت کے رہنما ۔

Whose : (pron) [Early ME. 'hwas, hwos'.] (۱) کس کا ۔ (۲) جس کا ۔

Whosesoever : (pron) جس کسی کا بھی؛ کسی کا بھی ۔

Whoso : (pron) [ME. 'hwa swa'.] دیکھو Whoever

Whosoever/whosoe'er : (pron.) دیکھو Whoever

Whuff/Whuffle : (v) [Imitative.] (۱) پھونک مارنا؛ پھونکنا؛ پھوں پھوں کی آواز نکالنا ۔ (۲) پھونک کے ساتھ بولنا ۔

Whump : (v) [Imitative.] زور سے مارنا؛ زور سے بند کرنا ۔

Why (adv.) [OE. 'hwi, hwy'.] (۱) کیوں؛ کس لئے؛ کس وجہ سے؛ کس واسطے ۔ (۲) جس وجہ سے؛ جس لئے؛ جس کے لئے ۔

For why : کس وجہ سے؛ جس لئے؛ جس وجہ سے ۔

Why : (n) (۱) وجہ؛ توجیہہ ۔ (۲) لفظ "کیوں" سے شروع ہونے والا سوال ۔ (۳) مسئلہ؛ معمہ؛ چیستاں ۔

Why : (int.) (۱) (حیرت و استعجاب کے موقع پر) ہائیں؛ ارے - (۲) (کسی کو پہچان کر تعجب سے) ارے ہاں - (۳) (کھلے ہونے یا سیدھے سے سوال کے جواب میں) واہ (کیا بات پوچھی ھے) - (٤) (تامل کے موقع پر) ٹھہریئے بتاتا ہوں - (٥) (اعتراض کے طورپر) کیوں - (٦) (جملہ شرطیہ کے جز کے طورپر) تو؛ تو پھر -

Why-not : (n) مخالف کو لاجواب کر دینے والی دلیل یا بحث -

Whydah/Whidah : (n) افریقی بیا (پرند) جو زیادہ تر سیاہ اور سفید ہوتے ہیں -

Whyever : (adv.) جس وجہ سے بھی -

Whyfor : (n) وجہ، توجیہہ؛ سبب -

Whyo : (n) [f. signal oh-why-oh -why-oh.] رہزنوں کی جماعت کا رکن؛ رہزن -

Wi-Wi : (n) [Fr.'oui, oui'.] (آسٹریلوی عامیانہ) فرانسیسی (لوگ)-

Wibble-Wobble : (n) تلون؛ غیر مستقل مزاجی -

Whibbly-wobbly : (a) متلون؛ غیرمستقل مزاج؛ ڈانواں ڈول -

Wich/Wych : (n) (۱) نمک کا گڑھا: نمک کا کارخانہ - (۲) (جمع) چیشائر کے علاقے کے نمک بنانے والے شہر -

Wich-house : (n) وہ عمارت جس میں نمکیلے یا نمکین پانی کی تبخیر سے نمک تیار کیا جاتا ھے -

Wich-man : (n) نمک بنانے والا مزدور -

Wich-waller : (n) نمک بائلر -

Wick : (n) [OE. 'weoc'.] (۱) بتی؛ چراغ کی بتی؛ فتیلہ - (۲) (جراحی) بتی جو زخم میں ڈالی جاتی ھے - (۳) بتی بنانے کے سازو سامان -

Wick : (n) [OE. 'wic'.] (۱) (قدیم) شہر؛ قصبہ؛ ضلع؛ قریہ - (۲) فارم؛ خصوصاً شیرخانہ -

Wick : (n) [ON. 'vik'.] چھوٹی تنگ کھاڑی -

Wick : (n) کرلنگ (Curling) کھیل کا تنگ راستہ جس میں حریف کے پتھر پہلے سے رہتے ہیں -

-wick : (suffix) لاحقہ بمعنی "عہدہ" "کام" "ذمہ داری" -

Wickape : (n) (۱) ایک سخت چھال کا درخت - (۲) دیکھو Wicopy -

Wickawee : (n) [Of. Al'gonquian origin'.] ایک ہندوستانی پودا -

Wicked : (a) [ME. 'wicke, wikke'.] (۱) گناہ گار؛ بداعمال ؛ فاسق - (۲) بد؛ بدکار؛ بد شعار؛ بد خصال؛ شریر؛ ظالم (شخص) - (۳) فاسقانہ؛ ظالمانہ؛ بدکاری کا (فعل) - (٤) نقصان دہ؛ تباہ کن؛ مضرت رساں - (٥) حقیر؛ گھٹیا - (٦) قابل ملامت؛ بے جا - (۷) خطرناک - (۸) ناقابل گزر - (۹) شدید؛ حد سے زیادہ ؛ غیر معمولی - (۱۰) عمدہ - (۱۱) جس کے ساتھ گزارہ یا مقابلہ کرنا مشکل ہو -

Wicked : (n) (جمع) بدکار لوگ؛ شریر لوگ؛ بد اعمال اشخاص -

Wicked : (adv.) بد اعمالی سے؛ بدشعاری سے ؛ ظالمانہ طور پر؛ وحشیانہ طور پر؛ شرارت سے -

Wicked : (a) جس میں بتی لگی ہو، فتیلہ دار؛ بتی دار -

Wickedly : (adv.) بد اعمالی سے؛بد شعاری سے؛ ظالمانہ طور پر؛ شرارت سے -

Wickedness : (n) بد اعمالی؛ فسق؛ بدکاری؛ بدشعاری؛ ظلم؛ شرارت -

Wicker : (n) [Of. E. Scand. Origin.] (۱) بٹی ہوئی بید کی ٹہنیاں ؛ جن سے ٹوکریاں، کرسیاں وغیرہ بنتی ہیں؛ بید کی تیلی؛ چکن - (۲) ٹوکری؛ جعفری؛ بید کی بٹی ہوئی چیزیں -

Wicker : (a) بٹی ہوئی؛ بید کی بنی ہوئی (کرسی، ٹوکری وغیرہ)؛ بید کی تیلیوں سے ڈھکی ہوئی یا ملفوف -

Wicker : (v) بید کی تیلیاں لگانا؛ بید کی تیلیوں سےبنانا-

Wicker : دیکھو Whicker

Wickered : (a) بید کی تیلیوں سے بنا؛ بید کی تیلیوں سے لپیٹا ہوا یا ملفوف -

Wickerwork : (n) جعفری ؛ ٹوکری ؛ بید کی بنی ہوئی چیزیں ۔

Wicket : (n) [AFr. ONFr. 'wiket'.] (۱) چور کھڑکی؛ جو بڑے پھاٹک کے ساتھ ہوتی ہے اور جس وقت پھاٹک بند ہو اس وقت وہ کھلی رہتی ہے ۔ (۲) پھرکی دروازہ (جو چار ڈنڈے افقی صلیب کی شکل میں لگا کر بناتے ہیں اور جس میں ایک وقت میں ایک آدمی داخل ہوتا ہے اور ڈنڈوں کو گھما کر اندر پہنچتا ہے) ۔ (۳) پھسلنے والے پٹ کی کھڑکی ۔ (٤) نیم دروازہ جس میں در کا صرف نیچے کا آدھا حصہ بند ہوتا ہے ۔ (٥) (کرکٹ) وکٹ؛ تین ڈنڈے جو برابر برابر گاڑے جاتے ہیں ۔ (٦) بلے باز کے وکٹ پر رہنے کی مدت؛ اننگ کا وہ حصہ جس کے درمیان کوئی خاص بلے باز وکٹ پر رہتا ہے ۔ (۷) دونوں وکٹوں کے درمیان کی زمین؛ وکٹوں کی درمیانی جگہ یا گرد و پیش کا فاصلہ ۔ (۸) (امریکا کروکٹ (Croquet)) کنڈے یا محراب نما چھلے ۔ (۹) سفیدہ (White lead)جو جنگلہ کی شکل میں بنایا جاتا ہے ۔ (۱۰) آب گزار کا چھوٹا دروازہ ۔

Double wicket : دوہرا وکٹ جو ایک دوسرے سے بائیس گز کی دوری پر نصب کئے جاتے ہیں جن کے درمیان بلے بازوں کو دوڑنا پڑتا ہے ۔

On a bad wicket : کمزور یا نامساعد حالت میں ۔

On a good wicket : اچھی اور مساعد حالت میں ۔

Single wicket : کرکٹ کا ایک کھیل جس میں صرف ایک وکٹ نصب کیا جاتا ہے اور صرف ایک بلے باز کھیلتا ہے ۔

The sixth wicket fell for 75 : ۷٥ رن ملنے پر چھٹا بلا باز آؤٹ ہو گیا ۔

Three wicket down : تین کھلاڑی آؤٹ ہو گئے ۔

To keep wicket : وکٹ کیپر کا کام کرنا؛ وکٹ کے پیچھے ہو کر گیند روکنے کی خدمت انجام دینا ۔

To take (so many) wickets : (گیند پھینکنے والے کا) (اتنے) کھلاڑیوں کو آؤٹ کرنا ۔

To win by eight wickets : (کرکٹ) دو کھلاڑیوں کے آؤٹ ہونے پر حریف کے اسکور سے بڑھ جانا؛ آٹھ وکٹ سے جیت جانا ۔

Wicket-gate : (n) چور کھڑکی ۔

Wicket-keep/-keeper : (n) وہ کھلاڑی جو وکٹ کے پیچھے ہوکر گیند روکنے کی خدمت انجام دیتا ہے؛ وکٹ کیپر ۔

Wicking : (n) بتی یا فتیلہ بنانے کا سازوسامان ۔

Wickup : (n) دیکھو Wikape

Wickyup/Wickiup : (n) [American Indian.] بھدی جھونپڑی جو خانہ بدوش قبیلے کے لوگ بناتے ہیں؛ چھوٹی جھونپڑی؛ کُٹی ۔

Wicopy :(n) [American Indian] (۱) ایک سخت چھال کادرخت ۔ (۲) ایک پودا جس کی پتیاں بید کی طرح ہوتی ہیں ۔

Wid : (n) (۱) جنگل؛ بن ۔ (۲) لکڑی؛ چوب؛ جلانے یا عمارت کی لکڑی ۔ (۳) دیکھو اسکاچستان Wood ۔

Widdershins : (اسکاچستان) سورج کی رفتار یا گھڑی کی رفتار کے مخالف رخ پر (جو منحوس سمجھا جاتا ہے) ۔

Widdifow/Widdifu : (a) [f. Widdy+Fow.] پھانسی دیئےجانے کے قابل؛ واجب القتل؛ لائق گردن زدنی ۔

Widdifow/Widdifu : (n) واجب القتل آدمی؛پھانسی دیئےجانے کے قابل آدمی ۔

Widdle : (n) دیکھو Waddle

Widdle : (a) دیکھو Waddle

Widdrim/Widdendream : (n) [OE. 'woddream'.] طیش؛ غضبناکی؛ جوش جنوں ۔

Widdy : (n) [ME.] (۱) ایک قسم کا بید کی ٹہنیوں سے بنا رسّا ۔ (۲) پھانسی کی رسی؛ سرک پھانسی؛ سرک پھندا ۔

Widdy : (n) دیکھو Widow

Wide : (n) (۱) کھلی چوڑی زمین ۔ (۲) (کرکٹ) وائڈ بال ؛ گیند جو وکٹ سے دور ہٹ کر گرے ۔

Broke to the wide : بالکل قلاش؛ کنگال ۔

Done, whacked to the wide : بالکل تھکا ہوا؛ خستہ؛ شل۔

The wide : وسیع دنیا ۔

Wide : (a) [OE. 'wid'.] (۱) چوڑا ۔ (۲) بڑا؛ کافی ۔ (۳) وسیع؛ دور تک پھیلا ہوا ؛ بہت بڑا ۔ (٤) ڈھیلا ۔ (٥) آزادانہ ؛ بےتعصبانہ؛ وسیع؛ عام ، ہمہ گیر ۔ (٦) پوری کھلی ہوئی (جگہ) ۔ (۷) دور ہٹا ہوا ۔ (۸) دور رس؛ دوراثر ۔ (۹) وسیع مشرب ۔ (۱۰) جس کے درمیان وسیع جگہ ہو ۔ (۱۱) (صوتیات) زبان کو ڈھیلا کرکے ادا کیا ہوا ۔ (۱۲) (عامیانہ) غیر اخلاقی؛ آوارہ؛ بدچلن ۔ (۱۳) مویشیوں کی غذا جس میں کاربوہائیڈریٹ پروٹین کے مقابلے میں زیادہ ہو ۔ (١٤) منحرف، ہٹا ہوا (نشانے سے) ۔

To give a wide berth to : دور رہنا؛ بچنا ۔

Wide : (adv.) (۱) وسیع طور پر؛ ہمہ گیر طور پر؛ دور دور تک ۔ (۲) دور دور پر؛ پھیلے ہوئے؛ علاحدہ؛ الگ الگ ۔ (۳) (گھوڑے کے متعلق) ٹانگیں پھیلا کر ۔ (٤) دور دور؛ بہت دور دور پر ۔ (٥) بہت دور سے؛ بہت دور تک؛ بہت دور پر ۔ (٦) ہٹ کر؛ نشانے سے دور ۔ (۷) مکمل طور پر؛ جامع طور پر؛ پوری طرح سے ۔

Wide-angle : (a) وسیع زاویہ ۔

Wide-awake/Wideawake : (a) (۱) (مجازاً) چوکس؛ ہوشیار ۔ (۲) جاگتا ہوا ۔ (۳) (مزاحاً) چوڑے چھجے اور نیچی چندیا والا (ہیٹ) ۔

Wide-awake : (n) (۱) چوڑے چھجے اور نیچی چندیا والا ہیٹ ۔ (۲) ایک سمندری پرند ۔

Wide-awakeness : (n) ہوشیاری؛ چوکسی ۔

Wide-ball : (n) (کرکٹ) وائڈ بال؛ گیند جو دور ہٹ کر لگے ۔

Wide-eyed : (a) (۱) آنکھوں کو پوری طرح کھولے ہوئے؛ غور سے دیکھنے والا ۔ (۲) حیرت زدہ ۔ (۳) بھولا بھالا؛ سیدھا سادا ۔

Wide-fame : (n) بڑی شہرت ۔

Wide-flung : (a) دور تک پھیلا ہوا ۔

Wide gauge : (n) چوڑی پٹری۔

Wide margin : (n) کافی سے زیادہ مقدار ۔

Wide-mouthed : (a) (۱) دراز دہن؛ جس کا منہ پھیلا ہوا ہو ۔ (۲) زور سے بولنے والا؛ اونچی آواز سے بولنے والا؛ زور دار ۔ (۳) بسیار خور؛ پیٹو؛ لالچی؛ حریص ۔

Wide-open : (a) (۱) بہت کھلا ہوا ۔ (۲) (امریکا) لامحدود؛ بے حد؛ صریحاً خلاف قانون ۔

Wide-ranging : (a) جامع، محیط؛ وسیع ۔

Wide-spectrum : (a) جو بہت سے جرثومے کےخلاف مؤثر ہو ۔

Wide-spread : (a) (۱) دور تک پھیلا ہوا؛ عام ۔ (۲) وسیع؛ پھیلا ہوا؛ منتشر ۔

Wide-spreading : (a) (۱) وسیع؛ پھیلا ہوا ۔ (۲) دوررس؛ دور اثر ۔

Wide-watered : (a) (۱) جس کے وسیع رقبےمیں پانی ہو ۔ (۲) جس کے کنارے پانی ہو ۔ (۳) جہاں پانی سے ہو کر جایا جائے ۔

Widely : (adv.) (۱) وسیع دائرے میں؛ دور دورتک ۔ (۲) الگ الگ؛ عرصہ کےبعد ۔ (۳) بہت حدتک؛ زیادہ تر ۔ (٤) اجمالی نظر سے؛ وسیع نظر سے ۔

Widen : (v) چوڑا کرنا یا ہونا؛ وسیع کرنا یا ہونا؛ وسعت پیدا کرنا ۔

Widener : (n) چوڑا کرنے والا؛ ایک برما جو اپنے قطر سے بڑےقطر کا سوراخ کرتا ہے ۔

Wideness : (n) چوڑائی ؛ وسعت؛ عرض ۔

Widgeon/Wigeon : (n) [Echoic.] ایک قسم کی جنگلی بط ۔

Widgeon-grass : (n) ایک قسم کی بحری گھاس ۔

Widget : (n) [Alt. of Gadget.] (۱) دیکھو Gadget ۔ (۲) کوئی بے نام شے جو فرضی نمونے کا کام دے ۔

Widish : (a) کسی قدر چوڑا ۔

Widow : (n) [OE. 'widewe, wuduwe'.] (۱) رانڈ؛ بیوہ ۔ (۲) شیمپین شراب ۔ (۳) ایک قسم کا پرندہ ۔ (٤) (مقامی) بیوی جسے شوہر نےچھوڑ دیا ہو ۔ (٥) (کلیسا) قدیم کلیسا میں عبادت گزار یا وقف کی ہوئی بیوائیں ۔ (٦) ایک قسم کا

پتنگا ۔ (۷) بعض پودوں کا نام ۔ (۸) تاش کے کھیل میں زائد ہاتھ جو تقسیم کر دیا گیا ہو ۔ (۹) مختصر سطر جو کسی عبارت کا اختتام ہو اور صفحے کے اوپر ہو ۔ (۱۰) چڑیا جس کا نر کھو گیا ہو ۔

The widow : شیمپین شراب ۔

Widow : (n) رنڈوا؛ جس کی بیوی مرگئی ہو ۔

Widow : (v) (۱) بیوہ کردینا؛ کسی عورت کے شوہر کو مار ڈالنا؛ شوہر یا بیوی سے موت کے ذریعہ جدا کردینا؛ رانڈ یا رنڈوا کردینا ۔ (۲) (مجازاً) (کسی قیمتی یا بہت عزیز چیز سے) محروم کردینا؛ دوست وغیرہ سے جدا کر دینا ۔ (۳) بیوہ بن کر رہنا ۔

Widow-bench : (n) (انگلش قانون) وثیقہ* زوجہ کے علاوہ شوہر کی جائداد کا حصہ جو بیوہ کو دیا جائے ۔

Widow-bewitched : (a) وہ عورت جس کا شوہر الگ ہو یا چھوڑ کر چلا گیا ہو یا جس کا شوہر اس سے دور ہو ۔

Widow-bird : (n) دیکھو Whidah

Widow-duck : (n) ایک قسم کی بط ۔

Widow-finch : (n) دیکھو Widah

Widow lady : (n) رانڈ؛ بیوہ عورت ۔

Widow-maker : (n) کوئی چیز جو مزدور کی زندگی یا جان کے لئے خطرناک ہو، خصوصاً درخت کی لٹکتی ہوئی ٹہنی ۔

Widow monkey : (n) شمالی امریکا کا ایک قسم کا بندر ۔

Widow-right : (n) حقِ بیوہ ۔

Widow-wail : (n) بعض قسم کی بوٹیوں کے نام ۔

Widow woman : (n) بیوہ؛ رانڈ ۔

Widowed : (a) (۱) بیوہ؛ رانڈ؛ رنڈوا ۔ (۲) (جانور یا پرند) جس کا جوڑا مرگیا ہو ۔ (۳) (مجازاً) دوست، ساتھی وغیرہ سے محروم؛ اکیلا؛ تنہا ۔

Widower : (n) رنڈوا؛ جس کی بیوی مرگئی ہو ۔

Widowered : (a) رنڈوا ۔

Widowerhood : (n) رنڈوا پن ۔

Widowhood : (n) رنڈاپا؛ بیوگی ۔

Widowly : (adv) بیوہ سے متعلق؛ بیوہ کا؛ بیوہ کے شایان شان ۔

Widowman : (n) دیکھو Widower

Widow's cruse : (n) وہ مقدار جو دیکھنے میں چھوٹی معلوم ہو مگر کبھی ختم نہ ہو ۔

Widow's lock : (n) بالوں کا وہ گچھا یا لٹ جو اور بالوں سے الگ نکلے جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ جلد بیوہ ہونے کی نشانی ہوتی ہے ۔

Widow's mite : (n) حقیر چندہ (جو بے دلی سے دیا جائے) ۔

Widow's peak : (n) سرکے بالوں کا نوک دار حصہ؛ (پیشانی کےقریب) ۔

Widow's quarantine : (n) شوہر کی وفات کے بعد کی چالیس دنوں کی مدت جس میں بیوہ اپنے شوہر کے گھرمیں وارثوں کو بغیر کرایہ دیئے رہ سکتی ہے ۔

Widow's walk : (n) ساحلی مکان کی چھت پربنی کٹہرے دار مشاہدہ گاہ ۔

Widow's weeds : (n) بیوہ کا ماتمی لباس؛ رنڈ سالا ۔

Width : (n) (۱) چوڑائی؛ عرض ۔ (۲) آزادی؛ وسعت (نظر، خیالات وغیرہ کی) ۔ (۳) کسی خاص عرض کے کپڑے کا ٹکڑا ۔ (٤) سب سے چوڑی جگہ کا گھیرا ۔

Widthless : (a) بے عرض؛ تنگ ۔

Widthways : (adv) عرضاً؛ عرض میں ۔

Widthwise : (adv) دیکھو Widthways

Wield : (v) [ME. 'welde'.] (۱) قبضے میں رکھنا؛ قابو میں رکھنا (اختیارات وغیرہ)؛ حکمرانی کرنا (ملک پر) ۔ (۲) ہاتھ میں لینا ؛ اٹھانا (ہتھیار) ۔ (۳) انتظام کرنا؛ انجام دینا ۔

To wield a or the Sceptre : حکمرانی کرنا؛ عصائے سلطانی ہاتھ میں رکھنا ۔

Wielder : (n) قابو یا قبضے میں رکھنےوالا؛ حکمرانی کرنے والا ۔

Wieldy : (a) (۱) قوی؛ مضبوط ۔ (۲) قابلِ انتظام؛ قابلِ انصرام؛ مطیع؛ سیدھا ۔

Wiener/Weiner : (n) [G.] ایک قسم کا دُلمہ ۔

Wiener schnitzel : (n) [G.] بچھڑے کے گوشت کا قتلہ ۔

Wienerwurst : (n) بعض قسم کا دُلمہ ۔

Wienie/Weenie : (n) (عام) دیکھو Wiener

Wife : (n) [OE. 'wif.] (۱) (قدیم) عورت؛ (خصوصاً) گنوار یا جاہل بڑھیا ۔ (۲) بیوی؛ زوجہ؛ جورو ۔ (۳) ایک قسم کا پتنگا ۔ (٤) جفتی کھائی ہوئی مادہ (جانور) ۔

All the world and his wife : (مزاحاً) سبھی مرد اور عورت؛ ہر کوئی؛ دونوں جنسوں کا اجتماع ۔

Old wives tale : بے بنیاد قصہ؛ توہم ۔

To take a wife : بیوی بنانا؛ شادی کرنا ۔

To wife : بیوی کے لئے ۔

Wife of the left hand : بے جوڑ بیوی؛ (چھوٹے درجے کی عورت) ۔

Wife : (v) شادی کرنا ۔

Wifedom : (n) (۱) زوجیت؛ جوروپن ۔ (۲) بیویاں ۔

Wifehood : (n) (۱) زوجیت؛ جوروپن ۔ (۲) بیوی ہونا؛ بیوی کے شایانِ شان ہونا ۔

Wifeless : (a) بے جورو کا؛ جس کی بیوی نہ ہو ۔

Wifelike : (a) بیوی سے مشابہ؛ بیوی کے شایانِ شان ؛ بیوی کے لئے مناسب ۔

Wifelike : (adv.) بیوی کی طرح ۔

Wifeliness : (n) بیوی کے شایانِ شان ہونا؛ زوجیت ۔

Wifely : (a) [OE. 'wiflic'.] (۱) بیوی کا؛ زوجہ کا؛ بیوی کے شایانِ شان ۔ (۲) بیوی کی طرح کی ۔

Wifie/Wifey : (n) چھوٹی سی بیوی؛ پیاری بیوی ۔

Wifish : (a) دیکھو Wifely

Wig : (n) [MLG. MDU. 'wigge'.] چھوٹی میٹھی روٹی یا کیک (عمدہ اور باریک آٹے سے بنی ہوئی) ۔

Wig : (n) [Shortening of periwig.] (۱) وگ؛ بالوں کی خاص قسم کی مصنوعی ٹوپی (جو گنجاپن کو چھپانے کے لئے اور اب ججوں اور وکیلوں کے منصبی لباس کا جزو ہوتی ہے)؛ مصنوعی بال ۔ (۲) وگ پہننے والا شخص؛ بڑا عہدہ دار؛ معزز افسر ۔ (۳) سمور والے نرسیل کے شانوں کاگھردرابال؛ نرسیل (دریائی بچھڑا) ۔ (٤) سرزنش؛ ملامت ۔

Dash my wig (s) : ایک ہلکی بد دعا ۔

My wig (s) : تعجب کے اظہار کا ایک فقرہ ۔

Wigs on the green : تصادم؛ ٹکّر؛ جھگڑا ۔

Wig : (v) (۱) وگ مہیا کرنا؛ وگ پہننا ۔ (۲) ڈانٹنا؛ ڈپٹنا؛ سرزنش کرنا؛ برابھلا کہنا؛ خبرلینا؛ لعنت ملامت کرنا ۔

Wig-block : (n) وگ رکھنے کا گول کندہ ۔

Wig-tail : (n) ایک چڑیا جس کی دُم کے پر بہت بڑے ہوتے ہیں ؛ ایسی چڑیا کی دُم ۔

Wig-tree/-sumach : (n) وینس کا سمّاق (جھاڑی) جس کے پھولوں میں روئیں ہوتے ہیں ۔

Wig-wag : (v) (۱) ادھر ادھر ہلنا؛ ادھر ادھر ہلانا ۔ (۲) (جھنڈا وغیرہ ہلاکر) اشارہ کرنا؛ سگنل دینا ۔

Wig-wag : (n) (۱) ادھر ادھر ہلنا ۔ (۲) پالش کرنے کا ایک طریقہ (گھڑی یا کپڑوں پر) ۔

Wig-wag : (adv.) ادھر ادھر ہلاتے ہوئے ۔

Wigan : (n) [f. Wigan, Lancashire, England.] ایک قسم کا سخت کپڑا ۔

Wigdom : (n) وکلاء یا ججوں کی جماعت ۔

Wigeon : دیکھو Widgeon

Wigged : (a) وِگ پہنے ۔

Wigger : (n) وِگ بنانے والا؛ وِگ ساز ۔

Wiggery : (n) (۱) مصنوعی بال کا استعمال؛ وِگ پہننا ۔ (۲) وِگ فروشی ۔ (۳) (قانونی مقدمہ میں) دفتری طوالت ۔

Wigging : (n) (۱) سرزنش؛ لعنت ملامت؛ ڈانٹ ڈپٹ ۔ (۲) (آسٹریلیا) بھیڑ کی آنکھوں کے گرد سے بال ہٹانا یا کاٹنا؛ وہ اون جو بھیڑ کی آنکھوں کے پاس سے حاصل کئے جائیں ۔

Wiggle : (v) [(M) : G.. (M) Du.'wiggelen'.] (۱) ادھر ادھر ہلنا؛ لڑکھڑانا؛ ڈگمگانا ۔ (۲) (کسی چیز کو) ادھر ادھر ہلانا؛ خصوصاً کشتی کو ایک چپو سے جو پیچھے لگا ہو، چلانا ۔

Wiggle : (n) لڑکھڑاہٹ؛ ڈگمگاہٹ ۔

To get a wiggle on : (عام) جلدی کرنا؛ عجلت کرنا ۔

Wiggle-waggle : (v) دیکھو Wiggle

Wiggle-waggle : (a) لڑکھڑانے والا؛ جھولنے والا؛ ڈگمگانے والا۔

Wiggle-waggle : (n) لڑکھڑانے والی چیز؛ ادھر ادھر ہلنے والی چیز ۔

Wiggly : (a) بل دار؛ لہردار ۔

Wiggly-waggly : (a) دیکھو Wiggly

Wiggy : (a) (۱) وِگ پہنے ہوئے ۔ (۲) عالی شان؛ طمطراق کا ۔

Wight : (n) [OE. 'wiht'.] شخص؛ آدمی ۔

Wight : (a) (۱) بہادر؛ قوی؛ جرأت مند ۔ (۲) مضبوط؛ ہٹا کٹا؛ تنومند۔ (۳) چست؛ پھرتیلا؛ مستعد ۔

Wight : (adv.) (۱) مضبوطی سے ۔ (۲) پھرتی سے؛ تیزی سے؛ چستی سے ۔

Wightly : (adv.) (۱) مضبوطی سے (۲) پھرتی سے؛ چستی سے؛ تیزی سے ۔

Wigless : (a) بے وِگ پہنے؛ بغیر وِگ کے ۔

Wigmaker : (n) وِگ بنانے یا بیچنے والا ۔

Wigwag signal : (n) قرص کو افقی طور پر ہلاکر ریل گاڑی کے آنے کا سگنل ۔

Wigwam : (n) [Ojibwa 'wigwaum, wigiwam'.] (۱) شمالی امریکا کے دیسیوں کا خیمہ؛ جھونپڑا (جانوروں کی کھال ، چٹائی ، یا چھال کا) ۔ (۲) (مزاحاً) مکان ؛ گھر ۔ (۳) بڑی عمارت جس میں جلسہ ہو یا جس سے صدر مقام کا کام لیا جائے ۔ (٤) ایک قسم کا بھورا رنگ ۔

Wiikite : (n) [Sw. 'wiikit'.] ایک معدنی شے ۔

Wikiwiki : (adv) ['Hawaiian'.] جلدی؛ تیزی سے؛ فوراً ۔

Wilco : (n) [Short for the phrase 'will comply'] لاسلکی پیغام پانے کے بعد دیا جانے والا جواب "حکم کی تعمیل کی جائے گی" ۔

Wild : (a) [OE. 'wilde'.] (۱) وحشی (جانور یا انسان)؛ جنگلی؛ خودرو (پودا) ؛ قدرتی ۔ (۲) بھڑکنے والا ؛ وحشی ۔ (۳) خودسر ؛ ضدی ؛ سرکش ؛ بے لگام ؛ بے ضبط ؛ شوریدہ سر؛ خودسری کا؛ شوریدہ سری کا؛ سرکشی کا (فعل) ۔ (٤) بے ترتیب؛ پریشان؛ سخت بے ترتیبی کا۔ (٥) تیز و تند؛ طوفانی ۔ (٦) بے تاب؛ بےچین؛ مضطرب؛ آپے سے باہر؛ دیوانہ؛ مجنون (شوق، خوشی ، جوش، غصہ یا رنج سے) ۔ (۷) بیتابی کا؛ بےچینی کا؛ مجنونانہ ۔ (۸) اٹکل پچو ؛ اندھا دھند ؛ جلد بازی کا؛ بےسوچا سمجھا ۔ (۹) گھٹیا یا غیر خالص (کچ دھات) ۔ (۱۰) ویرانی؛ غیر آباد ۔ (۱۱) غیر متمدن؛ غیر مہذب ۔ (۱۲) شہوت پرست؛ عیاش؛ آوارہ؛ بدچلن ۔ (۱۳) غضبناک؛ آگ بگولا ؛ متشدد؛ ظالم ؛ بے رحم ۔ (١٤) تیز؛ بے ضبط؛ بےقابو (آواز) ۔ (١٥) پُر جوش ۔ (١٦) بے وقوف؛ غیر معقول پسند ۔ (۱۷) غیر معقول ۔ (۱۸) بے ڈھنگا؛ خلاف دستور؛ خلاف رسم و رواج؛ نیم وحشیانہ ۔ (۱۹) نرالا ؛ عجوبہ؛ عجیب و غریب ۔ (۲۰) شیفتہ؛ دلدادہ؛ انتہائی خواہشمند ۔

The wild men : (کسی پارٹی وغیرہ کے) انتہاپسند اشخاص ۔

To drive wild : آپے سے باہر کر دینا؛ دیوانہ کر دینا ۔

To run wild : (۱) (پودوں کا) خود رو ہونا ۔ (۲) (انسان کا) خود سر ہو جانا؛ سرکش ہو جانا ۔

Wild : (n) (۱) جنگل؛ صحرا؛ ویرانہ؛ دشت؛ اجاڑ علاقہ ۔ (۲) آزاد زندگی؛ قدرتی وجود ۔

Wild : (adv.) (۱) بے ضبطی سے؛ بے روک ٹوک ۔ (۲) دیکھو Wildly ۔

Wild and woolly : (a) وحشی؛ وحشیانہ ۔

Wild beast : (n) (۱) وحشی؛ درندہ ۔ (۲) وحشی انسان؛ جنگلی آدمی ۔

Wild bee : (n) (۱) بغیر سدھائی ہوئی شہد کی مکھیوں کا جھنڈ ۔ (۲) شہد کی مکھی جو گھریلو چھتے سے نکل بھاگی ہو ۔

Wild boar : (n) جنگلی سور؛ بنیلا ۔

Wild cabbage : (n) (۱) ایک جنگلی پودا جو کرم کلا کی ابتدائی شکل ہے؛ جنگلی کرم کلا ۔ (۲) ایک رسیلی بوٹی ۔

Wild carrot : (n) جنگلی گاجر؛ یوریشین گھاس ۔

Wild cat : (n) (۱) جنگلی بلی؛ یوروپی جنگلی بلی ۔ (۲) (مجازاً) وحشی؛ جھلا یا کینہ ور شخص (خصوصاً عورت) ۔ (۳) (مجازاً) ناعاقبت اندیشانہ منصوبے بنانے والا ۔ (٤) اندھا دھند تجارت؛ خطرناک، ناعاقبت اندیشانہ یا غیر قانونی تجارت ۔ (٥) مغربی امریکا کے بینک (جو کم سرمایہ یا اصل سرمایہ کے بغیر نوٹ جاری کر دیتے ہیں) اسی طرح جاری کردہ سکے یا نوٹ ۔ (٦) تیل یا گیس جو ایسی جگہ کنواں کھود کر نکالا گیا ہو جس کی نکاسی قبل سے معلوم نہ ہو ۔ (۷) آہنچے کا استوانہ یا پہیا جس کے محیط میں نالی بنی رہتی ہے جس میں سے گزرنے والی زنجیری رسی کی کڑی لگی رہتی ہے ۔

Wild-cat : (a) (۱) مالی اعتبار سے غیر ذمہ دار یا ناقابل اعتماد ۔ (۲) غیر معیاری؛ غیر قانونی ۔ (۳) ایسے تیل یا گیس سے متعلق جو ایسی جگہ سے کھود کر نکالا جائے جہاں کی یہ نکاسی پہلے سے معلوم نہ ہو ۔ (٤) غیر قانونی (ہڑتال) جس میں یونین کی رضامندی شامل نہ ہو یا جو معاہدے کے خلاف ہو ۔ (٥) (کارتوس) جس کی گولی معیاری سائز کی ہو مگر خول بڑا ہو؛ ایسے کارتوس چلانے والی رائفل ۔

Wildcat : (v) (۱) ایسی جگہ تیل یا گیس کا کنواں کھودنا یا بعض اوقات "کان" کھودنا جس کی نکاسی پہلے سے معلوم نہ ہو ۔ (۲) اندھا دھند سٹا کرنا؛ ناعاقبت اندیشانہ تجارت کرنا۔ (۳) ریل انجن یا ایندھن گاڑی چلانا ۔

Wild-cat strike : (n) اچانک غیر قانونی ہڑتال ۔

Wild-catter : (n) (۱) اندھا دھند تجارتی سٹا کرنے والا ۔ (۲) وہ شخص جو ایسی جگہ تیل کا کنواں کھودتا ہے جس کے بارے میں اسے پہلے سے علم نہ ہو کہ یہاں تیل نکلے گا ۔ (۳) بڑے خول میں چھوٹے قطر کا کارتوس یا اس کے لئے رائفل بنانے والا ۔

Wild-catting : (n) اندھا دھند تجارتی سٹا کرنا ۔

Wild cucumber : (n) جنگلی کھیرا ۔

Wild currant : (n ) جنگلی کشمش ۔

Wild deer : (n) [OE. 'Wil(d) deor'.] جنگلی ہرن ۔

Wild dog : (n) پالتو کتوں سے مشابہ جنگلی کتے ۔

Wild duck : (n) جنگلی بطخ ۔

Wild-eyed : (a) (۱) غضبناک؛ خشمناک ۔ (۲) انتہاپسند؛ تخیل پرست؛ ناقابل عمل منصوبے گھڑنے والا ۔

Wild-fire/Wildfire : (n) (۱) اگیا بیتال ۔ (۲) برق؛ بجلی ۔ (۳) ایک آتش گیر مرکب مادہ ۔ (٤) سرخ بادہ؛ حمرہ ۔ (٥) (مجازاً) تباہ کن چیز ۔

Like wildfire : نہایت تیزی کے ساتھ ۔

Wild flower : (n) جنگلی پھول ۔

Wild-fowl : (n) (۱) جنگلی پرند (جن کا شکار کیا جاتا ہے) ۔ (۲) (مزاحاً) جنگلی درندہ ۔

Wild garden : (n) باغ کا وہ قطعہ جہاں جنگلی پودے قدرتی حالت میں اگے نظر آتے ہیں ۔

Wild gas/Wild gasoline : (n) بہت زیادہ پراں پٹرول جو تجارتی مقاصد کے لئے موزوں نہ ہو؛ خصوصاً قدرتی پٹرول ۔

Wild ginger : (n) (۱) جنگلی ادرک ۔ (۲) ایک یوروپی خوشبودار پودا ۔ (۳) آسٹریلیا کا ایک سدا بہار پودا ۔

Wild goose : (n) (۱) جنگلی بط ۔ (۲) جھگڑالو شخص ؛ بیوقوف آدمی ۔ (۳) آئرستانی جیکوبی (انگلستان کے شاہ جیمس یا اس کے بیٹے مدعی تخت سلطنت کا طرف دار) کا نام ۔ (٤) جلاوطن آئرستانی ۔

Wild-goose : (a) جنگلی؛ عجوبہ؛ بے ڈھنگا؛ بیوقوف ۔

Wild goose chase : (n) (۱) وہ غلط راستہ جس کو دوسرے بھی اختیار کریں ۔ (۲) ناممکن چیز کی کوشش ؛ فضول کوشش ؛ سعی لا حاصل ۔ (۳) احمقانہ؛ بے سود یا مایوس کن جستجو ۔

Wild grape : (n) جنگلی انگور ۔

Wild horse : (n) اسپ صحرائی؛ جنگلی گھوڑا ۔

To draw with wild horse : اذیت ناک سزائے موت دینا ۔

Wild Irish : (n) غیر مہذب آئرستانی ۔

Wild land : (n) بنجر؛ ویرانہ؛ غیر مزروعہ ۔

Wild look : (n) اضطراب کی کیفیت؛ آشفتگی کی حالت؛ اضطرابی کیفیت یا حالت ۔

Wild man : (n) (۱) وحشی آدمی؛ جنگلی آدمی ۔ (۲) غیر مہذب انسان ۔ (۳) انتہا پسند سیاست داں ۔ (٤) انسان صورت بندر؛ بن مانس ۔

Wild mango : (n) ایک افریقی درخت جس کا پھل آم سے مشابہ ہوتا ہے اور اس کے بیج سے تیل نکالا جاتا ہے ۔

Wild nutmeg : (n) ایک قسم کا جائفل ۔

Wild oat : (n) ایک جنگلی گھاس جو جئی کے پودے سے مشابہ ہوتی ہے ۔

Wild pear : (n) (۱) ایک قسم کی جنگلی جھاڑی ۔ (۲) جنوبی امریکا کا ایک درخت جس کی لکڑی عمارتی کاموں میں آتی ہے ۔

Wild pig : (n) ایک قسم کا امریکی سور ۔

Wild pigeon : (n) جنگلی کبوتر ۔

Wild scenery : (n) وحشت ناک منظر ۔

Wild silk : (n) ریشم جو جنگلی ریشمی کپڑے سے حاصل ہوتا ہے ۔

Wild silkworm : (n) جنگلی ریشمی کیڑا ۔

Wild swan : (n) جنگلی ہنس ۔

Wild times : (n) بد امنی کا زمانہ؛ پر آشوب زمانہ ۔

Wild tobacco : (n) تمباکو کے پودے سے مشابہ بعض پودے؛ جنگلی تمباکو ۔

Wild type : (n) خودرو قسم؛ جنگلی قسم؛ قدرتی تمثیل ۔

Wild wall : (n) سنیما یا ٹیلی ویژن کا وہ چوکھٹے دار پردہ منظر جسے آسانی سے ہٹایا جاسکتا ہو ۔

Wild wind : (n) طوفانِ باد و باراں ۔

Wild work : (n) فتنہ و فساد ۔

Wildbore : (n) [Origin unkn.] ایک قدیم اونی کپڑا ۔

Wildebeest : (n) [S. African Du.] جنوبی افریقہ کا ایک چکارا جو بیل سے مشابہ ہوتا ہے ۔

Wilder : (v) [Origin unkn.] (۱) بھٹکا دینا؛ گمراہ کر دینا ۔ (۲) بھٹک جانا؛ گمراہ ہو جانا ۔ (۳) بدحواس کر دینا؛ پریشان کردینا ۔

Wildered : (a) بدحواس؛ پریشان ۔

Wildering : (n) بھٹکنے والا؛ گمراہ؛ بدحواس ۔

Wilderness : (n) (۱) بیابان؛ صحرا؛ اجاڑ مقام؛ ویرانی؛ دشت ۔ (۲) باغ کا اجاڑ حصہ ۔ (۳) (کسی چیز کی) بہت بڑی تعدادیا مقدار؛ جنگل کا جنگل ۔ (٤) (مجازاً) بیابان ۔

Voice in the wilderness : مصلح جس کی نصیحت کوئی نہ سنے؛ صدا بہ صحرا ۔

Wilderness area : (n) جنگل کاوہ خطہ جسےحکومت سائنسی یا تفریحی مقاصد کے لئے اصلی حالت میں چھوڑ دے ۔

Wildfowler : (n) جنگلی پرندوں کا شکار کرنے والا ۔

Wildfowling : (n) جنگلی پرندوں کا شکار ۔

Wilding : (n) (۱) جنگلی سیب یا اس کادرخت ۔(۲) جنگلی پودا، پھول یا پھل ۔ (۳) (مجازاً) جنگلی آدمی؛ وحشی آدمی ۔(٤) جنگلی جانور ۔

Wilding : (a) جنگلی؛ خودرو ۔

Wildish : (a) کسی قدر وحشی؛ خود سر؛ بے ترتیب؛ تند؛ مضطرب ۔

Wildlife : (n) جنگلی جانور یا پرند ۔

Wildling : (n) جنگلی پودا، پھول یا پھل؛ جنگلی جانور ۔

Wildly : (adv.) (۱) وحشت سے؛ خودسری سے؛ شوریدہ سری سے؛ بے ترتیبی سے ۔ (۲) بے تابی سے؛ اضطراب سے؛ جوش سے ۔ (۳) اٹکل پچو؛ بے سوچے سمجھے ۔

Wildness : (n) وحشت؛ خود سری؛ آشفتہ سری؛ شوریدہ سری؛ بے ترتیبی؛ بیباکی : اضطراب؛ جلد بازی؛ ناعاقبت اندیشی ۔

Wild wood : (n) قدرتی جنگل ۔

Wile : (n) [ME. 'wil'.] چال؛ حیلہ؛ مکر؛ فریب ۔

Wile : (v) (۱) پھسلانا؛ ورغلانا؛ پھانسنا ۔(۲) توجہ ہٹانا (کسی تھکا دینے والی چیز یا کام سے) ؛ دل بہلانا ۔

Wilely : (a) مکار؛ چالاک ؛ عیار؛ حیلہ باز؛ پُر فن ۔

Wilful : (a) (۱) جو عمداً کیا جائے؛ بالعمد؛ بالقصد؛ بالارادہ؛ دیدہ و دانستہ ۔(۲) خود رائے؛ ضدی؛ خود سر؛ سرکش ۔

Wilful : (n) ضدی آدمی؛ خودسر آدمی ۔

Wilfully : (adv.) (۱) عمداً؛ دیدہ و دانستہ ۔(۲) خود رائی سے؛ ضد سے؛ خودسری سے؛ سرکشی سے ۔

Wilful murder : (n) قتل عمد ۔

Wilfulness : (n) سرکشی؛ خود سری ؛ خود رائی؛ ضد؛ ہٹ ۔

Wilga : (n) [Native name in New South Wales.] بید (Willow) سے مشابہ آسٹریلیا کا درخت ۔

Wilger : (n) ایک قسم کا بید ۔

Wilhelmstrasse : (n) [G.] (۱) ولہیلم اشترا سے؛ برلن کی ایک سڑک جس پر وزارتوں کے دفتر واقع ہیں ۔(۲) جرمنی کی وزارت خارجہ ۔

Wilily : (adv.) مکاری سے؛ حیلہ بازی سے؛ عیاری سے ۔

Wiliness : (n) مکاری؛ عیاری؛ حیلہ بازی؛ چالاکی ۔

Wiliwili : (n) [Hawaiian.] بحرالکاہل کے جزیروں کا مرجانی درخت ۔

Wilkeite : (n) [R.M. Wilke, an American mineral collector .] ایک معدنی شے ۔

Will : (n) [OE. 'willa'.] (۱) خواہش؛ چاہت؛ تمنا؛ آرزو؛ رغبت : میلان ۔ (۲) ارادہ : قوت ارادی ۔ (۳) عزم؛ مضبوط ارادہ ۔ (٤) منشاً؛ مرضی؛ خوشی ۔(٥) (دوسروں کے متعلق اچھی یا بری) خواہش : نیک خواہی یا بدخواہی ۔ (٦) التجا؛ التماس ۔ (۷) وصیت ۔ (۸) نیت؛ مراد؛ مقصد؛ منشا ۔

Against (one's) will : مرضی کے خلاف؛ خواہش کے خلاف ۔

At will : حسبِ مرضی؛ جب جی چاہے ۔

A will of one's own : ضد؛ خود ادعا خواہش ۔

Good will : (۱) نیک خواہی ۔(۲) مقبولیت؛ ساکھ ۔

Ill will : بد خواہی ۔

Of (one's) will/-own will/-free will : اپنی مرضی یا خواہش سے؛ بالقصد؛ اپنی خوشی سے ۔

To take the will for the deed : کسی کی نیک نیتی پر بھروسا کرنا ۔

What's your will : آپ کیا چاہتے ہیں ۔

Where there's a will there's away : ارادہ پکا ہو تو کوئی راہ نکل ہی آتی ہے ۔

With a will : مستعدی سے؛ سرگرمی سے ۔

With the best will (in the world) : کوشش کے باوجود؛ خواہش کے باوجود ۔

Will : (n) (۱) نام William کا مخفف ۔ (۲) اگیا بیتال ۔

Will : (n) (۱) فعل 'will' کہنا ۔ (۲) فعل will ۔

Will : (a) [ON. 'villr'.] بھٹکا ہوا؛ گم کردہ راہ؛ گمراہ؛ حیران؛ پریشان ۔

Will: (v) بھٹک جانا : گم ہو جانا؛ بھٹکنا ۔

Will : (adv.) (۱) بھولا بھٹکا ۔ (۲) قاصر رہ کر ۔

Will : (v) [OE. 'wyllan'.] (۱) چاہنا؛ آرزو رکھنا ۔ (۲) راضی ہونا ۔ (۳) (کوئی بات) ضرور کرنا؛ ضرور ہونا؛ ہوکر رہنا ۔ (٤) (کوئی کام) معمولاً کرنا یا ہونا : وقتاً فوقتاً کرنا یا ہونا ۔ (٥) صیغہ ضمیر حاضر اور غائب کے ساتھ محض علامت مستقبل کا کام دیتا ہے ۔ (٦) (ضمیر متکلم کے ساتھ) فعل مستقبل یا جملہ شرطیہ میں متکلم کی مرضی یا ارادہ ظاہر کرتا ہے ۔ (۷) (منفی معنوں میں) انکار کرنا ۔

Be that as it will : جیسے بھی ہو ۔

Come what will : جو کچھ بھی ہو؛ چاہے جو ہو ۔

If God will : خدا چاہے گا تو؛ اگر خدا نے چاہا تو ۔

If you will : اگر آپ کا یہی خیال ہو تو ۔

Will : (v) [OE. 'willian'.] (۱) مرضی ہونا ؛ دل سے چاہنا ۔ (۲) قوت ارادی سے کام لینا ۔ (۳) قوت ارادی کا اثر ڈال کر (کوئی کام) کرانا ۔ (٤) وصیت نامے کے ذریعے چھوڑ جانا یا دے جانا (جائداد وغیرہ کسی کو) ۔ (٥) انتخاب کرنا؛ چننا ۔ (٦) فیصلہ کرنا؛ قصد کرنا ۔

Will-call : (n) (۱) خردہ فروشی جس میں کوئی چیز بیعانہ دے کر محفوظ کرلی جاتی ہے ۔

Will-less : (a) قوت ارادی سے محروم ۔

Will-lessly : (adv.) قوت ارادی سے محرومی کے ساتھ ۔

Will-lessness : (n) قوت ارادی سے محرومی ۔

Will-o'-the-wisp : (n) (۱) اگیا بیتال ؛ غول بیاباں ۔ (۲) (مجازاً) چھلاوا؛ وہ شخص جو کبھی یہاں کبھی وہاں ہو اور جس کی صورت کبھی کچھ اور کبھی کچھ نظر آئے ۔ (۳) ایک قسم کی کائی ۔ (٤) دھوکا؛ فریب ۔

Will to believe : (n) (نفسیات) ارادہ یقین ۔

Will to live : (n) عزم الحیات ۔

Will to power : (n) عزم اقتدار ۔

Will-willet : (n) شمالی امریکا کا چہا ؛ ایک دریائی پرند ۔

Will-worship : (n) اپنے مطلب کا مذہب؛ خود ساختہ مذہب ۔

Willable : (a) جس کی خواہش کی جاسکے؛ جس کی وصیت کی جاسکے ۔

Willamette mite : (n) ایک کیڑا جو رس بھری کے پودوں کو نقصان پہنچاتا ہے ۔

Willed : (a) ارادے کا؛ مخصوص قسم کی خواہش رکھنے والا ۔

Willed : (a) وصیت کیا ہوا ۔

Willemite : (n) [Du. 'willemit'.] جست کا خام سلفیٹ جو مختلف رنگ کے بلوروں میں پایا جاتا ہے ۔

Willer : (n) قوت ارادی کے ذریعے اثر انداز ہونے والا (مثلاً ہپناٹزم میں) ۔

Willet : (n) شمالی امریکا کا چہا؛ ایک دریائی پرند ۔

Willey : (n) روئی یا اون کو دھن کر صاف کرنے کی مشین ۔

Willey : (v) کل کے ذریعے سے دھن کر صاف کرنا (روئی یا اون کو) ۔

Willeyer : (n) (۱) مل کا وہ مزدور جو کل کے ذریعہ دھن کر صاف کرتا ہے ۔ (۲) دیکھو Willey ۔

William : (n) ولیم؛ ایک نام جو بعض اوقات پھولوں کے نام کے ساتھ بھی آتا ہے ۔

William pear : (n) ایک قسم کی بہت ہی رس دار ناشپاتی ۔

Williamite : (n) [f. the name 'William'+-ITE] شاہ ولیم سوم کا حامی ۔

Williams/William's Bon Chretien : (n) دیکھو William pear

Williamsite : (n) [f. the name 'William'+-ITE.] (۱) سترھویں صدی کے امریکی آباد کار راجر ولیم (Roger William) کا حامی ۔ (۲) (معدنیات) ایک قسم کا پتھر؛ حجر الحیہ ۔

Willie : (n) [f. the nickname for William.] (سامان سے لدے ہوئے) ریل کے ڈبے کا بارنامہ ۔

Willie-boy :(n) (عام) چھیلا یا زن نما نوجوان ۔

Willie gow : (n) مرغابی کی ایک قسم ۔

Willies : (n) [Origin unkn.] گھبراہٹ ۔

Willie-waught : (n) [by incorrect division from guidwillie waught' in "Auld Lang Syne" by Robert Burns.] (ایل شراب وغیرہ کا) لمبا گھونٹ ۔

Willing : (a) [OE. 'willend'.] (۱) راضی؛ خوشی سے آمادہ؛ رضامند ۔ (۲) رضامندانہ؛ جو خوشی سے دیا جائے یا کیا جائے ۔ (۳) (مجازاً) مطیع ؛ فرماں بردار ؛ (ھوا) موافق ۔ (٤) ارادی ۔ (٥) (آسٹریلیا) جانفشانی کا؛ نہایت محنت اور استقلال کا ۔

Willing- hearted : (a) دل سے راضی ۔

Willinghood : (n) رضا مندی؛ خوشی سے آمادگی ؛ رضاو رغبت ۔

Willingly : (a) خوشی سے؛ بہ رضا و رغبت؛ شوق سے ۔

Willingness : (n) رضامندی ؛ خوشی سے آمادگی ؛ رضا و رغبت ۔

Williwaw : (n) [Origin unkn.] (۱) (ملاحوں کی اصطلاح میں) ناگہانی تیز آندھی ۔ (۲) طوفان؛ ہنگامہ ۔

Willock : (n) [f.will+ ock] بعض قسم کے بحری پرند ۔

Willow : (n) [OE. 'welig'.] (۱) بید کا درخت؛ بید کی جنس کا کوئی درخت؛ بان؛ صفصاف ۔ (۲) بید کی لکڑی یا ٹہنی ۔ (۳) (روئی یا اون) دھننے کی کل ۔ (٤) کرکٹ یا بیس بال کا بلا ۔ (٥) بے صلہ محبت یا شریکِ حیات یا دوست کی جدائی کے ماتم کی علامت ۔

Bat willow : بید جس کی لکڑی سے کرکٹ کا بلا بنتا ھے ۔

To handle the willow : بلا تھامنا ۔

To wear the willow : سوگ منانا ۔

Willow : (v) (۱) کل کے ذریعے سے دھن کر صاف کرنا ۔ (۲) ماوا بنانے کے لئے (خام مال کو) صاف کرنے کی مشین میں ڈالنا ۔

Willow acacia : (n) آسٹریلیائی ببول کی دو قسمیں ۔

Willow bay : (n) ایک قسم کا بید کا درخت ۔

Willow beauty : (n) ایک یوروپی پتنگا ۔

Willow-earth : (n) بید کی پتیوں کو سڑا کر بنائی ھوئی کھاد ۔

Willow-grouse : (n) شمالی امریکا کی بھٹ تیتر ۔

Willow herb : (n) مختلف اقسام کے پودے جن کی پتیاں بید کی طرح ھوتی ہیں اور زرد زرد پھول ھوتے ہیں ۔

Willow-lark : (n) ایک گانے والا پرند ۔

Willow-leaf : (n) (۱) بید کی پتی یا اس کی تصویر ۔ (۲) (جمع) سورج کی سطح کی منور کرنیں ۔

Willow myrtle : (n) حنا کی طرح کا ایک درخت جس کی پتیاں بید کی پتیوں سے مشابہ ھوتی ہیں ۔

Willow pattern : (n) سفید چینی کے برتنوں پر نیلے نقش جو انگلستان والوں نے چین سے سیکھا ۔

Willow tree : (n) (۱) بید کی قسم کے درخت ۔ (۲) ایک آسٹریلیائی جھاڑی یا درخت ۔

Willow-warbler : (n) ایک چھوٹی چڑیا ۔

Willow-ware : (n) سفید اور نیلے پھول والے چینی ظروف ۔

Willow-wren : (n) دیکھو Willow-Warbler

Willowed : (a) جس کے کنارے بید کا درخت لگاھو؛ جہاں بید کثرت سے ھو ۔

Willower : (n) (۱) (روئی یا اون کو) دھن کر صاف کرنےوالا ۔ (۲) دھننے کی مشین ۔

Willowish : (a) بید سے مشابہ؛ بید کی مانند ۔

Willowlike : (a) بید سے مشابہ؛ بید نما؛ بید جیسا ۔

Willowy : (a) (۱) جہاں بید کثرت سے ہوں ۔ (۲) پتلا اور لچک دار ۔ (۲) سرسراہٹ کی آواز پیدا کرنے والا۔

Willpower : (n) قوت ارادی ۔

Willy/Willey : (n) [OE. 'wilige, wiliga'.] (۱) ٹوکری ۔ (۲) مچھلی پکڑنے کی ٹوکری ۔ (۳) (روئی، اون وغیرہ) دھننے کی مشین ۔

Willy/Willey : (v) [Pet form of the name william.] روئی یا اون کو دُھن کر صاف کرنا ۔

Willy/Willie : (n) بعض جانوروں کے نام کے ساتھ استعمال ہوتا ھے ۔

Willyer/Willeyer : (n) روئی یا اون کو مشین سے دُھنک کر صاف کرنے والا ۔

Willy-goat : (n) بکرا ۔

Willy-nilly : (adv.) چار و ناچار ۔

Willy-nilly : (a) (۱) چار وناچار کیا ھوا ۔ (۲) مذبذب؛ ڈانواں ڈول ۔

Willy-wagtail : (n) ایک قسم کی بطخ ۔

Willy-willy : (n) [Native name.] (آسٹریلیا) طوفان ؛ زور کی آندھی؛ گرد و باد؛ ولی ولی ۔

Wilsome : (a) (۱) (قدیم) اداس ؛ دلگیر ؛ ملول ، افسردہ ۔ (۲) حیران ؛ پریشان ۔ (۳) ضدی ؛ خود سر ۔

Wilsonian : (a) [f.Woodrow Wilson, America's 28th President] وڈرو ولسن کا یا اس سے متعلق ۔

Wilsonism : (n) وڈروولسن کے نظریات ۔

Wilt : (n) مرجھانا ؛ پژمردہ ھونا ۔

Wilt : (v) [Alter. of welk.] (۱) (پودے کا) مرجھانا؛ خشک ھو جانا؛ کُمہلا جانا ۔ (۲) (مجازاً) بے جان ھونا؛ مایوس ھو جانا ؛ بے حِس ھو جانا ۔ (۳) مرجھا دینا؛ خشک کر دینا ۔

Wilt : دیکھو Will

Wilt disease : (n) پژمردگی؛ سوکھے کا مرض ۔

Wilting : (n) پژمردگی ؛ کملاہٹ ۔

Wilting coefficient : (n) (نباتیات) شرح پژمردگی ۔

Wilton : (n) [f. Wilton, municipal borough of Southern England.] ایک قسم کا قالین جو شہر ولٹن میں بنتا ھے جس میں حلقوں کو کاٹ کر گچھے بنا دیتے ہیں ۔

Wiltshire : (n) [Name of an English county.] (۱) بھیڑ کی ایک نسل ۔ (۲) دھوئیں میں پکاھوا سور کا گوشت ۔ (۳) ایک قسم کا پنیر ۔

Wily : (a) [f. WILE+-Y] مکار ؛ چالاک ؛ عیار ؛ حیلہ باز ؛ پُر فن ۔

Wily beguile : (n) (۱) مکار شخص؛ عیار شخص ۔ (۲) وہ عیار شخص جو اپنی عیاری سے خود دھوکا کھا جائے ۔ (۳) ایسی عیاری جس میں خود دھوکا کھا جائے ۔

To play wily beguile oneself : ایسی عیاری کرنا کہ خود دھوکا کھاجائے ۔

Wim-wams : (n) دیکھو Whim-Whams

Wimble : (n) [AFr. 'wimble'.] (۱) برما؛ بڑھئی کا برما ۔ (۲) پیچ برما ۔ (۳) زمین میں سوراخ کرنے کا اوزار ۔ (٤) رسّا بٹنے کا ایک اوزار ۔

Wimble : (v) (۱) (قدیم) برمانا؛ سوراخ کرنا ۔ (۲) چپکے چپکے گھر کرنا؛ گھس پیٹھ کرنا ۔ (۳) رسّا بٹنا ۔

Wimble : (a) سرگرم ؛ پھرتیلا ؛ تیز ۔

Wimbrel : (n) دیکھو Whimbrel

Wimick/Wimmick : (v) [Imit.] رونا؛ بسورنا ۔

Wimple : (n) [Late OE. 'wimpel'.] (۱) نقاب (جس سے چہرے کے علاوہ سر کے باقی حصے چھپے رہتے ہیں) ۔ (۲) موڑچکر، پیچ لہر ؛ (دریا وغیرہ کی) لہر؛ ہلکورا ۔ (۳) چال ؛ حیلہ؛ مکر؛ فریب ۔

Wimple : (v) (۱) نقاب ڈالنا ؛ نقاب سے چھپانا ۔(۲) (مجازاً) پردہ ڈالنا ؛ چھپانا ۔ (۳) تہ در تہ ہونا ۔ (٤) (دریا کا) چکر کھاتے ہوئے بہنا؛ لہر اٹھنا ؛ لہریں اٹھنا ۔(٥) لڑکھڑاتے ہوئے چلنا ۔

Wimpled : (a) (۱) نقاب پوش ؛ نقاب ڈالے ہوئے؛ آنکھوں پر پٹی باندھے ہوئے ۔ (۲) لہر دار ؛ شکن دار ۔ (۳) (مجازاً) الجھا ہوا؛ پھنسا ہوا ۔

Wimpler : (n) (تاریخ) نقاب ساز ۔

Wimshurt machine : (n) (برقیات) اِمالی مشین ۔

Win : (n) [OE. 'win(n'.] (۱) جیت ؛ فتح (کھیل میں) ۔ (۲) (جمع) منافع ؛ جیتا ہوا روپیہ ۔

Win : (n) [Origin unkn.] ایک پینی ۔

Win : (v) [OE. 'winnan'.] (۱) جیتنا ؛ فتح پانا ؛ اسیر کرنا؛ حاصل کرنا (انعام وغیرہ) ۔ (۲) کوشش کرکے پہنچنا ۔ (۳) کوشش کرکے ہو جانا ۔ (٤) آمادہ کر لینا (کسی بات پر)؛ اپنا طرفدار یا ہم خیال بنا لینا ۔ (٥) چھین لینا؛ جھپٹ لینا ۔ (٦) چرانا ؛ چرا لینا ۔ (۷) (کسی عورت کو) بیوی یا معشوقہ بنا لینے میں کامیاب ہو جانا ۔ (۸) فصل کاٹنا ۔ (۹) کان سے کوئلہ نکالنا؛ کوئلہ یا کسی دوسری دھات کے پرت تك پہنچنے کے لئے کھدائی کرنا ۔ (۱۰) (کسی کام میں) کامیاب ہوجانا ۔

To win and wear : دیکھو Wear (ذیلی)

To win by : بچنا؛ ٹالنا؛ پہلو بچانا ۔

To win confidence : اعتماد حاصل کرنا ۔

To win esteem : عزت پانا ۔

To win fame : شہرت پانا ؛ مشہور ہونا ۔

To win hands down : آسانی سے جیتنا ۔

To win in a canter : دیکھو Canter

To win love : محبوب ہونا؛ پیارا ہونا ۔

To win one's bread : روٹی کمانا؛ روزی کمانا، حاصل کرنا ۔

To win one's spurs : (۱) نائیٹ بنایا جانا؛ "سر" کا خطاب پانا ۔ (۲) (مجازاً) امتیاز یا شہرت حاصل کرنا (کسی فن میں) ۔

To win one's way : (۱) لڑتے ہوئے آگے بڑھنا ۔ (۲) بڑی کشمکش کے بعد حاصل کرنا ۔

To win ore : کان سے دھات نکالنا ۔

To win out /-through : کامیاب ہونا؛ اپنا مقصد حاصل کرنے میں کامیاب ہونا ۔

To win praise : تعریف ، تحسین پانا ۔

To win respect : معزز ہونا؛ وقعت حاصل کرنا؛ عزت پانا ۔

To win the toss : ٹاس جیتنا؛ سکہ اچھالنے کے بعد موافق فیصلہ ہونا ۔

To win the (or, a) victory : جیتا؛ فتح پانا ۔

To win up : کھڑا ہونا؛ اپنے پیروں پر کھڑا ہونا؛ گھوڑے پر چڑھنا، سوار ہونا ۔

Win : (v) [ME. 'winen'.] رہنا ؛ قیام کرنا ؛ بودوباش اختیار کرنا ۔

Win : (v) (گھاس کو) ہَوا یا گرمی پہنچا کر سکھانا ۔

Win-dlin/Windling : (n) (اسکاچستان) گھاس یا پیال کا گٹھر ۔

Win through : (v) مشکلیں جھیلتے ہوئے مقصود کو پہنچنا ۔

Win to : (v) کھانا شروع کر دینا ۔

Wince : (n) (۱) لات ؛ ٹھوکر ۔(۲) جھرجھری ۔

Wince : (n) [Variant of winch.] (۱) چرخی ؛ بیلن ؛ چکری ۔ (۲) ماہی گیروں کی چرخی ۔ (۳) (بحری) رسّا بٹنے کی چھوٹی مشین ۔ (٤) پہیے یا دھرے کی چکرکھنی (جس کے ذریعے سے وہ چکر کھاتا ہے) ۔ (٥) (رنگریزی) بیلن جو دو ناندوں کے درمیان میں رکھا رہتا ہے جس کے اوپر کپڑا ڈال کر اِدھر اُدھر لٹکاتے ہیں ۔

Wince : (v) دو ناندوں کے درمیانی بیلن پر کپڑے کو ڈال کر رنگ میں ڈبونا ۔

**Wince** : (v) [AFr. 'wencir'.] (۱) بے صبری یا درد کی حالت میں لات چلانا ؛ جسمانی یا دماغی تکلیف کا اظہار ہونا ۔ (۲) جھرجھری آنا ۔

**Wincer** : (n) بیلن پر کپڑے ڈال کر ان کو رنگنے والا ۔

**Wincey** : (n) [Apparently alter. of woolsey.] ونسی ؛ ایک مضبوط کپڑا جو اون اور سوت ملا کر یا صرف اون سے بنتا ہے ۔

**Winceyette** : (n) [f. wincey+- btte.] ایک قسم کا نقلی فلالین (کپڑا) جو شب خوابی کے لئےہوتا ہے ۔

**Winch** : (n) [Late OE. 'wince'.] (۱) چرخی ؛ بیلن ؛ چکری ۔ (۲) ماہی گیروں کی چرخی ۔ (۳) (بحری) رسّے بٹنے کی چھوٹی مشین ۔ (٤) پہیے یا دُھرے کی چکرکھنی (جس کے ذریعے وہ چکر کھاتا ہے)؛ دستگیرہ ؛ دستۂ محور؛ ہُتھری ۔ (۵) بوجھ اٹھانے کی کل ؛ آہنجہ ، حمالہ ؛ رافعہ ۔ (٦) (دریائے ٹیمس میں جہازرانی کے لئے) دریا کے کنارے کا آہنجہ جس کے ذریعے پھنسے ہوئے جہاز کو نکالا جاتا تھا ؛ اس آہنجے کو استعمال کرنے کا محصول ۔ (۷) (رنگریزی) دیکھو Wince ۔

**Winch** : (v) [AFr. 'wencier'.] (قدیم) دبنا ؛ پیچھے ہٹنا ۔

**Winch** : (v) (۱) آہنجے سے اٹھانا ۔ (۲) (رنگ ریزی) دیکھو Wince ۔

**Wincher** : (n) آہنجہ چلانے والا ۔

**Winchester** : (n) [Proper name.] (۱) ایک شہر کا نام ۔ (۲) ونچسٹر رائفل یا اس نمونے کی کئ فائر کی رائفل ۔

**Winchester bushel** : (n) ونچسٹر بوشل؛ خشک اشیاء ناپنے کا ایک پیمانہ ۔

**Winchester measure** : (n) خشک اور سیال چیزوں کو ناپنے کا پیمانہ ۔

**Wind** : (n) [OE.] (۱) تیز ہَوا ؛ جھکڑ؛ باد ۔ (۲) وہ رخ جدھر ہوا ہو ؛ وہ سمت جدھر سے ہوا چلے ۔ (۳) (مجازاً) (دوسرے سے) بہتر موقع ۔ (٤) (جمع) چاروں سمتیں ۔ (۵) خالی خولی الفاظ؛ محض لفاظی ۔ (٦) ہَوا جو بانسری وغیرہ میں ہوتی ہے ۔ (۷) (جمع) طائفے کے ہَوا باجے ۔ (۸) (مجازاً) خبر ؛ پتا ؛ سُن گن ۔ (۹) ریاح ؛ بادی ۔ (۱۰) دم ؛ سانس ۔ (۱۱) بو (انسان یا شکار کی) ۔ (۱۲) احساس یا شعور سے خالی؛ لاحاصل عمل یا کوشش ۔ (۱۳)تنفس؛ آسانی سے سانس لینا ۔ (۱٤) (مکابازی) پیٹ کا وہ حصہ جس پر ضرب لگانے سے سانس رک جاتی ہے ۔ (۱۵) مصنوعی طور پر پیدا کیا ہوا ہَوا کا جھونکا (دھونکنی وغیرہ میں) ۔ (۱٦) شدت ؛ تندی ؛ تیزی ؛ آزادی ۔ (۱۷) بے اثری ؛ بربادی ۔ (۱۸) روپیہ ؛ پیسہ ؛ زر ۔ (۱۹) مدھوشی ؛ بد مستی ۔ (۲۰) ہنگامہ ؛ شور وغل ؛ شور و غوغا ۔ (۲۱) خوف ؛ دہشت ۔ (۲۲) پریشانی ؛ اضطراب ۔ (۲۳) عدم ؛ لاشیئت ۔ (۲٤) اشارہ ۔

Before the wind : (بحری) ہَوا کے رخ ۔

Between (or betwixt) wind and water : (۱) جہاز کے پہلوؤں کے اس حصے کے بارے میں کہا جاتا ہے جو کبھی پانی کے اندر اور کبھی پانی سے اوپر رہتا ہے۔ (۲) نازک جگہ پر ۔

By the wind : تقریباً ہَوا کے رخ پر ۔

Close to the wind : تقریباً ہَوا کے خلاف ۔

Constant wind : بادِ مستقل ؛ ہَوا جو ایک مقام پر ایک ہی رخ چلتی رہتی ہے ۔

Contrary wind : بادِ مخالف؛ مخالف ہَوا ۔

Down (the) wind : ہَوا کے رخ پر؛ ہَوا کے ساتھ۔

Fair wind : بادِ مراد ؛ موافق ہَوا ۔

In the wind : (۱) بالکل ہَوا کے مخالف ۔ (۲) (مجازاً) پتا لگا لینا؛ بھید پالینا ؛ خبر لگا لینا ۔ (۳) حرکت میں ؛ عمل میں ؛ کام میں ۔ (٤) (بحری عامیانہ) مدھوش ؛ پئے ہوئے ۔

Into the wind : بالکل ہَوا کے مخالف ۔

It's an ill wind that blows nobody good : برائی سے کسی کو فائدہ نہیں پہنچتا؛ ایسی کم ہی چیز ہے جس سے کسی کو فائدہ نہ پہنچے ۔

Limb and wind/Wind and limb : پوری طاقت ۔

Near the wind : (۱) ہَوا کے رخ پر ۔ (۲) خطرناک حد تک ؛ انتہا تک ۔

Off the wind : (بحری) اس طرح کہ دونوں پہلو ہوا کے رخ پر ہوں۔

On a (less commonly, the) wind : (بحری) اس طرح کہ اگلے پچھلے سرے ہَوا کے مخالف رخ پر ہوں۔

Periodical wind : باد موقت ؛ وقتی ہَوا جو مقررہ زمانوں میں چلتی ہے ۔

Second wind : دم تازہ ؛ بے دم ہونے کے بعد پھر دم آنا۔

The wind has changed : صورت حال بدل گئی ہے ۔

To break wind : ریاح خارج کرنا ۔

To fling to the wind/To give etc- : (مجازاً) بالکل رد کر دینا؛ خارج کر دینا ۔

To gain the wind of/To get-/To take- : (کسی جہاز کا) دوسرے جہاز کے سامنے ہَوا کے رخ پر آجانا ۔

To get the wind up : (عام) ڈر جانا ؛ پھونك نکل جانا۔

To hang in the wind : تذبذب میں رہنا ؛ فیصلہ نہ کرنا۔

To have the wind of/To take-/To get-/To gain- : پتا چلا لینا؛ خبر لگا لینا؛ سُن گن پانا؛ کان میں بھنك پڑ جانا ۔

To keep the wind : شکار کو اس طرف رکھنا جس طرف سے ہَوا بہہ رہی ہو ۔

To know which way the wind blows : ہَوا کا رخ دیکھنا؛ واقعات یا عام رائے کے رخ پہچاننا یا جاننا۔

To raise the wind : (مجازاً) زر مطلوبہ فراہم کرنا ۔

To sail with every (shift of) wind : ہرحال میں فائدہ اٹھانا۔

To sow the wind and reap whirlwind :
دیکھو Whirlwind

To take the wind out of the sail : وہ بات جو دوسرا کہنے والا ہے پہلے ہی کہہ دینا یا جو دلیل دوسرا دینے والا ہے اس کی پہلے ہی تردید کر دینا؛ منہ کی بات چھین لینا ۔

To take wind/To get - : مشہور ہو جانا ۔

Under the wind : اس پہلو پر جو ہَوا کے رخ سے دور ہو ؛ پناہ میں؛ آڑ میں ۔

Up (the) wind : ہَوا کے خلاف ۔

What wind blows you here? کس کام سے یا کس مقصد سے آئے ہو ۔

With the wind : ہَوا کے ساتھ۔

Within wind of : اس قدر قریب کہ آسانی سے سراغ لگایا جاسکے ۔

Wind : (n) [Partly-MDu., MLG. 'winde'; partly f. WIND.] (۱) (قدیم) لپیتنے کی مشین ۔ (۲) چکر ؛ چکر دینا؛ لپیٹنے یا گھمانے کا عمل؛ بل ؛ پیچ و خم ، موڑ ۔

Out of wind : جو لپٹا ہوا نہ ہو ۔

Wind : (v) [OE. 'windan'.] (۱) چکر کھانا؛ چکر کھا کر جانا یا چڑھنا ؛ پیچ و خم کے ساتھ جانا (سڑك کا) ؛ بہنا (دریا کا)؛ چڑھنا (بیل کا) ۔ (۲) پھیر کھا کر جانا ؛ چالاکی سے کسی کے دل میں گھر کر لینا ۔ (۳) لچھا بنانا ؛ لچھا بننا ؛ لپیٹنا ؛ گھیرنا ۔ (٤) آہنجہ یا کسی اور کل کے ذریعے سے اٹھانا یا گھمانا ۔ (٥) کوکنا ؛ کوك دینا (گھڑی کو) ۔ (٦) خمیدہ ہو جانا ؛ اینٹھ جانا ۔ (۷) (بحری) کسی خاص سمت میں پھرنا (جہاز کا)؛ جہاز کو ادھر اُدھر یا کسی خاص سمت میں گھمانا ۔ (۸) پھنسانا؛ الجھانا ؛ پھانسنا ۔ (۹) (کان کنی) کوئلے کو کان سے باہر نکالنا ۔ (۱۰) کسی حد تك بڑھانا ۔

To wind (a person) round one's (little) finger : بالکل قابو میں کر لینا۔

Wind : (v) (۱) بو پا لینا ؛ کسی چیز یا شخص کی بو سے اس کی موجودگی کا پتا چلا لینا ۔ (۲) (مجازاً) پتا چلا لینا؛ سراغ لگا لینا؛ بھید معلوم کرلینا ۔ (۳) ہَوا میں رکھنا؛ ہَوا دینا؛ ہَوا پہنچانا ۔ (٤) ہَوا میں کھلا رہنے کی وجہ سے داغ لگ جانا یا داغدار ہو جانا ۔ (٥) پھونکنا ؛ بجانا (بگل وغیرہ)۔ (٦) آرگن باجے وغیرہ میں

ہَوا بھرنا ۔ (۷) بے دم کر دینا ؛ سانس پُھلا دینا ۔ (۸) سانس لینے کے لئے رکنا ، ٹھہر جانا ۔ (۹) تازہ دم کرنا ۔ (۱۰) ورزش سے دم بڑھانا ۔

Wind angle : (n) ہَوائی جہاز کے صحیح راستے اور ہَوا کی سمت کے درمیان کا زاویہ ۔

Wind-bag/Windbag : (n) (۱) ہَوا دھونکنی؛ بھاتی؛ پھیپھڑا ؛ سینہ ۔ (۲) (مجازاً) بکواسی ؛ لفاظ مقرر؛ بکی مقرر ۔

Wind-baggery : (n) لفاظی ؛ بکواس ۔

Wind-ball : (n) گیند جس میں ہَوا بھری رہتی ہے ۔

Wind-band : (n) ہَوا یا باجے کا طائفہ ۔

Wind beam : (n) افقی شہتیر جو برنگوں کو ملاتا ہے اور انہیں دباؤ کی وجہ سے بیٹھنے سے روکتا ہے ۔

Wind-beaten : (a) ہَوا زدہ ؛ باد زدہ ۔

Wind-bell : (n) (۱) گھنٹی جس میں شیشے یا دھات کے ٹکڑے لٹکتے رہتے ہیں جو ہَوا کے زور سے آپس میں ٹکرا کر بجتے ہیں ۔ (۲) گھنٹی جو ہَوا سے ہلے یا بجے ۔

Wind-belt : (n) درختوں کی پٹی یا قطار جو ہَوا روکنے کے لئے لگائی جاتی ہے ۔

Wind bill : (n) ہَوائی ہنڈی ۔

Wind-borne : (a) ہَوا آوردہ ۔

Wind-bound : (a) ہَوا بستہ ؛ نا موافق ہَوا کی وجہ سے رُکا ہوا (جہاز) ۔

Wind-box : (n) (۱) وہ خانہ جس سے ہَوا کا جھونکا چلایا جاتا ہے (دھونکنی، بھٹی وغیرہ کا) ۔ (۲) دیکھو Windchest ۔

Wind-brace : (n) چوکھٹے کو ہَوا سے محفوظ رکھنے کی قینچی یا اڑواڑ ۔

Wind-break : (a) طوفان روک ؛ طوفان توڑ ۔

Wind-breaker : (n) طوفان روک ؛ طوفان توڑ ۔

Wind-broken : (a) پھیپھڑے کی خرابی کی وجہ سے ناکارہ (گھوڑا) ۔

Wind-burn : (n) (۱) پتیوں یا باریک چھال کا نقص جو زیادہ ہَوا چلنے سے ہوتا ہے ۔ (۲) جلد کی ایک بیماری جو بہت زیادہ ہَوا لگنے سے پیدا ہو جاتی ہے ۔

Wind-chest : (n) باجے وغیرہ کا ہَوا کا خزانہ ۔

Wind chill : (n) ٹھنڈک جو تیز ہَوا سے جسم پر محسوس ہوتی ہے ۔

Wind cloud : (n) بادل جس کے ساتھ یا بعد اچھی خاصی ہَوا چلتی ہے ۔

Wind colic : (n) ریاحی درد ؛ قولنج ۔

Wind cripple : (n) درخت جو طوفان کی وجہ سے ٹھنٹھ ہوگیا ہو ۔

Wind cutter : (n) آرگن باجے کے منہ کا بالائی حصہ ۔

Wind direction : (n) وہ سمت جدھر سے ہوا بہہ رہی ہو ۔

Wind dog : (n) آفتاب کاذب : آفتاب کے ہالے کا سب سے زیادہ روشن مقام ۔

Wind-drift : (n) ہوا کا بہاؤ ۔

Wind driven : (n) ہوا آوردہ ۔

Wind-egg : (n) خاکی انڈا جس سے بچّہ نہ پیدا ہو سکے؛ ہَوائی انڈا ۔

Wind-engine : (n) ہوائی انجن جو ہَوا کے ذریعے چلتا ہے ۔

Wind-fertilization : (n) باد باروری ؛ باد زیرگی ۔

Wind-fertilized : (a) جو زیرہ گل کے ہَوا سے اُڑ کر ملنے سے بارور ہوا ہو ۔

Wind-flower : (n) لالہ ؛ شقائقِ نعمان ۔

Wind-force : (n) ہَوا کی قوت ، طاقت ۔

Wind-gall : (n) گھوڑے کے ٹخنے کی گلٹی ؛ ہڈا ؛ موتھرا ۔

Wind-gall : (n) ناقص قوس قزح ۔

Wind-galled : (a) (گھوڑا) جس کے ٹخنے میں گلٹی ہو ۔

Wind-gap : (n) ہَوائی تنگنائے ۔

Wind-gauge : (n) (۱) مقیاس الہوا ؛ باد نما؛ باد پیما ۔ (۲) باجے کا ہَوا پیما ۔ (۳) ہَوابیں جو بندوق کی مکھی میں لگا ہوتا ہے ۔

Wind-guard : (n) ہَوا سے محفوظ رکھنے والا : خصوصاً دودکش کا ڈھکنا، ڈھکن، سرپوش ۔

Wind-hole : (n) (۱) ہَوا دان ۔(۲) دھونکنی کے نیچے کا سوراخ ۔ (۳) آرگن باجے کا سوراخ جس سے ہَوا جاتی ہے ۔(٤) کان میں ہَوا جانے کا راستہ ۔ (۵) سوراخ جو ہَوا سے بن گیا ہو ۔

Wind indicator : (n) ہَوائی اڈے کا بڑا مرغ باد نما ۔

Wind instrument : (n) ہَوا باجا ؛ دہنی باجا ؛ جو آواز ہَوا کے ذریعے پیدا کی جاتی ہے ۔

Wind-jammer : (n) (۱) (عام) ہَوا باجا بجانے والا ۔(۲) (عام) جہاز ؛ جہاز کا عملہ ۔

Wind-load : (n) ہَوا بار (کسی ساخت پر)۔

Wind-machine : (n) (۱) مصنوعی ہَوا پیدا کرنے کی مشین ۔ (۲) طوفان کی آواز کی نقل اتارنے والی مشین ۔

Wind mantle : (n) طوفان روک ؛ طوفان توڑ ۔

Wind motor : (n) پَوَن چکّی کی طرح کی کَل ۔

Wind-polination : (n) (نباتیات) باد ریزگی ۔

Wind-porch : (n) ڈیوڑھی ۔

Wind-power : (n) ہَوا کی میکانکی قوت ۔

Wind-proof : (a) طوفان روک ؛ ہَوا روک ۔

Wind-puff : (n) (۱) زخم کے گرد جلد کی سوجن جو ہَوا کے داخل ہو جانے سے ہوتی ہے ۔ (۲) گھوڑے کے ٹخنے کی گلٹی ۔

Wind-pump : (n) پَوَن پمپ ۔

Wind-resistance : (n) مزاحمت جو متحرک چیزوں کو (خصوصاً گاڑی) ہَوا کی وجہ سے ہوتی ہے ۔

Wind-ripple : (n) (ریت کی سطح پر) ہَوا سے بنی لہر ۔

Wind-road : (n) (کان وغیرہ میں ) ہَوا جانے کا زمین دوز راستہ ۔

Wind-rode : (a) (بحری) (جہاز) ہَوا کی وجہ سے گھوما ہوا ۔

Wind-rose : (n) (۱) یورپی کوکنار ۔(۲) بادنگارش؛ گل باد ۔

Wind-row : (n) گھاس ، غلہ وغیرہ کے ڈھیر جو ہَوا میں خشک ہونے کے لئے رکھے جائیں ۔

Wind-scoop : (n) کفچہ نما ترکیب جس سے جہاز کے ہَوا دان سے باہر کی ہَوا اندر آتی ہے ۔

Wind-screen : (n) (۱) ہَوا بست ؛ ہَوا بست شیشہ ؛ ہَوا سے بچنے کا شیشہ جو موٹر کار کے آگے لگا رہتا ہے ۔ (۳) ہَوا روکنے کا پردا ۔

Wind-shake : (n) طوفانی شگاف ؛ کھڑکی کا شگاف جو سمجھا جاتا ہے کہ طوفان کے زور سے پڑ جاتا ہے ۔

Wind-shaken : (a) (۱) ہلا ہوا (ہَوا کی وجہ سے) ۔(۲) طوفانی شگاف پڑا ہوا ۔

Wind-slash : (n) وہ علاقہ جہاں درخت طوفان کے وجہ سے گر گئے ہوں ۔

Wind-sock : (n) کپڑے کا (نلی کی شکل کا) باد نما جو ہَوائی اڈے پر لگا رہتا ہے ۔

Wind-splitter : (n) بیسویں صدی کے اوائل کی ایک ریل گاڑی ۔

Wind-spout : (n) (۱) بخارات کا ایک ستون جو سطح سمندر سے بادل تک اٹھتا نظر آتا ہے ۔(۲) بگولا ؛ گرد باد ۔(۳) آندھی جس میں بگولے اٹھتے ہیں ۔

Wind-stack : (n) گھاس وغیرہ کا انبار ۔

Wind starm : (n) جھکڑنما آندھی ۔

Wind-suck : (v) (گھوڑے کا) زور زور سے ہَوا (سانس) اندر کی طرف لینا؛ ہانپنا ۔

Wind-sucker : (n) زور زور سے منہ سے ہَوا کھینچنے والا گھوڑا ۔

Wind-swift : (a) ہَوا کی طرح تیز رفتار ۔

Windblown : (a) (۱) هَوا سے اڑا ہوا یا اڑنے والا ۔ (۲) اس طرح تراشا ہوا کہ سرا اوپر کی طرف اٹھا ہو (گویا ہَوا سے الٹ گیا ہو)۔

Windcharger : (n) ایک قسم کی برق زا مشین جو پون چکی سے چلتی ہے ۔

Windcheater : (n) طوفان روک کپڑے کا بنا بیرونی جیکٹ ۔

Winded : (a) دَم والا ۔

Winded : (a) (۱) ہانپتا ہوا ۔ (۲) ہَوا زدہ؛ طوفان زدہ ۔ (۳) (باجا) جو منہ سے پھونک کر بجایا جائے ۔

Winder : (n) (۱) لپیٹنے والا ۔ (۲) ڈور یا دھاگا لپیٹنے کی چرخی ؛ پھرکی ؛ لپٹنی ۔ (۳) (نباتیات) بیل ۔ (٤) مڑواں زینہ؛ چکردار زینہ ۔ (٥) انجن چلانے والا ۔ (٦) اون وغیرہ لپیٹنے والا مزدور ۔ (۷) (گھڑی وغیرہ کی) کنجی ۔ (۸) گھڑی میں کوک یا کنجی دینے والا ۔

Winder : (n) (۱) بانسری ، بین یا دو سُرے مزامیر بجانے والا ۔ (۲) بے دم کر دینے والا؛ تھکا دینے والا؛ وہ ضرب جو بے دم کردے ۔

Windfall : (n) (۱) درخت، شاخ، پھل وغیرہ جو آندھی سے گرے ہوں ؛ باد انداختہ پھل ؛ ٹپکا (پھل)۔ (۲) (مجازاً) نعمت غیر مترقبہ؛ خدا داد یا آورد؛ خصوصاً ترکہ جو غیر متوقع طور پر مل جائے ۔

Windfallen : (a) باد انداختہ؛ ہَوا سے گرا ہوا ۔

Windfirm : (a) مضبوط؛ جس پر طوفان کا اثر نہ ہو ۔

Windflaw : (n) جھکڑ؛ ہَوا کا سخت جھونکا ۔

Windhover : (n) شکرا؛ ایک چھوٹی قسم کا باز ۔

Windigo/Wendigo : (n) [Ojibwa.] (Algonquian) الگونکوئین اساطیر کی ایک آدم خور مخلوق جسے بھوک کی شدت میں انسان کا گوشت کھانا پڑا تھا اور اس کے بعد سے وہ اس کی عادی ہو گئی ۔

Windily : (adv.) (۱) تیز ہَوا کے ساتھ ۔ (۲) لفاظی سے ۔ (۳) بادی پن سے ۔

Windiness : (n) (۱) تیز ہَوا ہونا ۔ (۲) لفاظی ۔ (۳) بادی پن ۔

Winding : (n) (۱) چکر کھانا؛ چکر کھا کر جانا یا چڑھنا؛

Wind-tee : (n) حرف "T" کی شکل کا بڑا بادنما جو ہَوائی اڈے پر لگا رہتا ہے ۔

Wind-throw : (n) تیز ہَوا کی وجہ سے درختوں کا اکھڑ کر گر یا پھکا جانا ۔

Wind-throw : (v) (تیز ہَوا کا) اکھاڑ پھینکنا (درختوں کا) ۔

Wind-tight : (a) ہَوا بند ۔

Wind-tunnel : (n) سرنگ باد، جس کے ذریعے مخصوص رفتار سے کسی مقام پر ہَوا کے دباؤ کے اثرات دیکھنے کے لئے ہَوا بھیجی جاتی ہے ۔

Wind up : (v) (۱) پورا پورا لپیٹ دینا ۔ (۲) کسنا (لچھے کو)؛ کوکنا (گھڑی کو) ۔ (۳) (مجازاً) شدت پیدا کرنا؛ چستی پیدا کرنا؛ کسنا ۔ (٤) ختم کرنا ۔ (٥) انجن کے ذریعے اوپر اٹھانا یا کھینچنا ۔ (٦) (مجازاً) تیار کرنا؛ تیاری کرنا ۔ (۷) (کمپنی کو) توڑ دینا؛ بند کردینا؛ تصفیہ یا حساب کر دینا ۔

Wind-up : (n) (۱) ختم کرنا؛ خاتمہ ۔ (۲) اختتام ۔ (۳) (بیس بال) گیند پھینکنے سے پہلے ہاتھ کو حرکت دینا یا وہ حرکت ۔

Wind-up : (a) (۱) جس کو کوکا جائے؛ جو کنجی دینے سے حرکت کرے یا متحرک ہو ۔ (۲) اختتامی؛ تکمیلی ۔

Wind valley : (n) ہوائی تنگنائے ۔

Wind vane : (n) باد نما ۔

Wind-wheel : (n) پون چرخی؛ پون چکی کی چرخی ۔

Wind-wing : (n) (۱) دیکھو Windshield-wing ۔ (۲) موٹر گاڑی کی کھڑکی کا چھوٹا شیشہ جسے (ہَوا کے لئے) باہر کی طرف کھولا جا سکتا ہے ۔

Windage : (n) (۱) ہَوا کا فرق؛ وہ فرق جو بندوق کی نال اور گولی کے قطر میں ہوتا ہے؛ باد خور ۔ (۲) وہ فرق جو ہوا کی وجہ سے گولی کے رخ میں ہوتا ہے ۔ (۳) (دھونکنی وغیرہ سے) مصنوعی طور پر پیدا کیا ہوا ہوا کا جھونکا ۔ (٤) مشین کے متحرک حصے پر ہَوا کی رگڑ ۔ (٥) وہ سطح (جہاز کی) جو ہوا کے رخ پر ہو ۔

Windblow : (n) ہَوا سے اڑ کر آئی ہوئی ریت کا انبار ۔

Windlass-chock : (n) دیکھو Windlass-bitt

Windlasser : (n) آہنجہ چلانے والا ۔

Windle : (n) [OE. 'windel'.] (۱) (قدیم) ٹوکری ۔ (۲) غلہ وغیرہ ناپنے کا ایک پیمانہ (قریب تین بشل کا )۔

Windle : (n) سرخ پر؛ لال پرا؛ توتے اور بعض دوسری قسم کے پرند ۔

Windless : (a) بے ہوا کا؛ جس پر ہوا نہ چلتی ہو؛ جو ہوا کی زد سے باہر ہو ۔

Windlessly : (adv.) بغیر ہوا کے ۔

Windlessness : (n) بے ہوا ہونا ۔

Windlestraw : (n) [OE. 'windelstreaw'.] (۱) سوکھی ہوئی گھاس؛ ایک قسم کا پھوس ۔ (۲) لمبی ڈنٹھل والی گھاسوں کی جنس ۔

Windmill : (n) (۱) پون چکی؛ ہوا کی چکی؛ چکی جو ہوا کے زور سے چلتی ہو ۔ (۲) پون چکی کا نمونہ ۔ (۳) ایک قسم کا کھلونا ۔ (٤) (عام) ہیلی کوپٹر ۔ (٥) ایک سالانہ پودا ۔

To fling(throw) one's cap over the windmil : ناعاقبت اندیشانہ یا گستاخانہ کام کرنا ۔

Windmill : (v) پون چکی کی طرح گھمانا یا گھومنا ۔

Windmill-aeroplane : (n) دیکھو Autogiro

Windmill-cap : (n) پون چکی کی اوپری منزل ۔

Windmill plant : (n) دیکھو Telegraph-plant

Windmill-pump : (n) پون پمپ ۔

Window : (n) [ME. 'windoze'.] (۱) کھڑکی؛ دریچہ؛ غرفہ ۔ (۲) کھڑکی سے مشابہ سوراخ ۔ (۳) (مجازاً) آنکھیں ۔ (٤) وہ دریچہ جس میں اشتہار یا نوٹس لگائی جاتی ہے یا چیزیں نمائش کے لئے رکھی جاتی ہیں ۔ (٥) اطلاع حاصل کرنے یا رابطہ قائم رکھنے کا ذریعہ ۔ (٦) پتر یا دھات کا پالش چڑھا کاغذ جو ہوائی جہاز سے گراتے ہیں تاکہ دشمن کے راڈار پر غلط شکل ابھرے ۔ (۷) سمور یا کھال کا وہ حصہ جہاں پر بال نہ ہوں ۔ (۸) برقی مقناطیسی منشور کا ایک حصہ ۔ (۹) وہ وقفہ جس کے اندر راکٹ یا

پیچ و خم ۔ (۲) (مجازاً) تذبذب؛ (جمع) پیچیدہ حرکت ؛ کج روی ؛ پُر فریب انداز یا سودا ۔ (۳) (نجاری وغیرہ) مروڑ؛ بل؛ پیچ ۔ (٤) لپیٹنا؛ لپیٹ ؛ خصوصاً دھاگا یا ریشم لپیٹنا ۔ (٥) آہنجے کے ذریعے اٹھانا ۔ (٦) کوک؛ کوک دینا (گھڑی وغیرہ کو) ۔ (۷) کوئی چیز جو کسی چیز کے گرد لپیٹی جائے؛ لچھا ۔ (۸) چکر دار یا خمدار راستہ، موڑ وغیرہ ۔

In winding : مروڑا ہوا؛ اینٹھا ہوا؛ بل دیا ہوا؛ ترچھا ۔

Out of winding : دیکھو Out of wind

Winding : (a) (۱) پیچاں ؛ پیچدار ۔ (۲) مڑواں؛ چکر دار ۔ (۳) بے تک ؛ غیر مسلسل ؛ اناپ شناپ ۔ (٤)لڑھکتا ہوا؛ چکر کھانے والا ۔

Winding engine : (n) مرفع؛ لِفٹ؛ اوپر اٹھانے کی کل ۔

Winding frame : (n) (کپڑے کی مل میں) دھاگا وغیرہ لپیٹنے کی مشین ۔

Winding-sheet : (n) (۱) کفن ۔ (۲) موم بتی کے گرد پگھلے ہوئے موم کا ٹکڑا جو موت یا مصیبت کی نشانی سمجھا جاتا ہے ۔

Winding staircase : (n) چکر دار زینہ ۔

Winding-up : (n) (۱) ختم کر دینایا ہونا، خاتمہ؛ اختتام ؛ بند کرنا ۔ (۲) تجارتی کمپنی کا تصفیہ حساب یعنی بند ہونا ۔

Windingly : (adv.) پیچ و خم کے ساتھ ۔

Windingness : (n) پیچ و خم؛ چکر ۔

Windjam : (v) [Back-formation form wind jammer] بکواس کرنا فضول بات بولنا ۔

Windlass : (n) [AFr. 'windas, vindass'.] آہنجہ؛ بوجھ اُٹھانے کی چرخی؛ ڈنڈا چرخ، حمالہ ۔

Windlass : (v) آہنجے سے اٹھانا یا کھینچنا ۔

Windlass-bar : (n) آہنجے کا ڈنڈا ۔

Windlass-bitt : (n) جہاز کے حمالے کا سہارا ۔

خلائی طیارے کو داغنا ضروری ہوتا ہے ۔
(۱۰) زمین کے کرۂ ہوا کی وہ حد جس سے خلائی طیارے کا گزرنا ضروری ہوتا ہے ۔

To come in by the window : چوری چھپے آنا؛ خفیہ طور پر داخل ہونا ۔

To dress a window : (نمائش کے لئے) کھڑکی پر سامان سجانا ۔

To throw the house out at (the) window : ہنگامہ کھڑا کرنا؛ گڑبڑ مچانا ۔

Window back : (n) تل داسا اور فرش کے درمیان دیوار کی اندرونی شکل ۔

Window band : (n) مسلسل کھڑکیاں (جو کسی منزل پر چاروں طرف ہوتی ہیں) ۔

Window bar : (n) (۱) کھڑکی کے خانوں کو منقسم کرنے والی پٹی ۔ (۲) کھڑکی بند کرنے کی سلاخ ۔ (۳) کھڑکی کی سلاخ ۔

Window-bay : (n) دیکھو Bay window

Window board : (n) کھڑکی کا پٹ ۔

Window bole : (n) ہوا دان جس پر لکڑی کا ڈھکن لگا رہتا ہے ۔

Window-box : (n) (۱) ساش کھڑکی کا سلائیڈ ۔ (۲) صندوق نما گملا جو کھڑکی کے داسے پر رکھا جاتا ہے ۔

Window-card : (n) اشتہاری کارڈ جو خردہ فروش کی دکان کی کھڑکی میں لگا رہتا ہے ۔

Window-cleaner : (n) پیشہ ور کھڑکی صاف کرنے والا ۔

Window decoration : (n) (خردہ فروش کی) کھڑکیوں کو سجانے کا سامان ۔

Window display : (n) کھڑکیوں میں چیزوں کی نمائش (خریداروں کو کھینچنے کے لئے) ۔

Window-dress : (v) زیادہ دلکش یا زیادہ پسندیدہ بنا دینا ۔

Window-dresser : (n) (۱) (دکان کی) کھڑکیوں میں چیزیں سجانے والا ۔ (۲) (مجازاً) پُرفریب نمائش کرنے والا ۔

Window-dressing : (n) (۱) (دکان کی) کھڑکیوں میں چیزوں کو سجانا ۔ (۲) (مجازاً) چیزوں کی پُرفریب نمائش ۔ (۳) آژ: غلط بیانی؛ بینک کے گوشوارہ کی ہم آہنگی ۔

Window envelope : (n) لفافہ جس پر شفاف پٹی لگی ہو (جس سے پتا نظر آئے) ۔

Window fixture : (n) (دکان کی) کھڑکیوں میں نمائش کے لئے استعمال ہونے والا فرنیچر ۔

Window frame : (n) کھڑکی کا چوکھٹا ۔

Window-gardening : (n) کھڑکیوں پر رکھے گملوں میں آرائشی پودوں کی باغبانی ۔

Window-glass : (n) کھڑکی کے شیشے ۔

Window-head : (n) کھڑکی کا اوپری افقی حصہ ۔

Window-mirror : (n) کھڑکی میں لگا آئینہ جس میں سڑکوں کی چیزوں کا عکس آتا ہے (خصوصاً جو گاڑیوں میں لگا رہتا ہے) ۔

Window-pane : (n) کھڑکی شیشہ ۔

Window-screen : (n) کھڑکی جالی جو کیڑوں مکوڑوں کو کمرے میں آنے سے روکتی ہے ۔

Window-seat : (n) کھڑکی کے نیچے لگی نشست ۔

Window-shop : (v) دکانوں کی کھڑکیوں میں چیزوں کو دیکھنا ۔

Window-shopper : (n) دکانوں کی کھڑکیوں میں چیزوں کو دیکھنے والا ۔

Window-shutter : (n) جھلملی؛ ٹوٹواں کواڑ ۔

Window-sill : (n) تل داسا ۔

Window-stop : (n) پتلی پٹی جو چوکھٹے میں شیشے کو تھامے رہتی ہے ۔

Window-tax : (n) کھڑکی کا محصول (پہلے انگلستان میں عائد کیا جاتا تھا) : محصول دریچہ ۔

Window-trim : (n) (۱) دیکھو Window-decoration ۔ (۲) کھڑکی کے اوپر اور بازو کا آرائشی حاشیہ ۔

Window-trimmer : (n) دیکھو Window-dresser

Windowed : (a) (۱) کھڑکی والا ۔ (۲) جالی دار؛ آرائشی کھڑکیوں والا ۔ (۳) سوراخ دار؛ مسام دار ۔

Windowful : (n) کھڑکی بھر ۔

Windowless : (a) بے کھڑکی کا ۔

Windowlessness : (n) بے کھڑکی کا ھونا ۔

Windowlight : (n) کھڑکی کا شیشہ ۔

Windowman : (n) وہ ملازم جو ٹکٹ گھر یا بینک کی کھڑکی پر بیٹھتا ھے ۔

Winowy : (a) جس میں بہت زیادہ کھڑکیاں ھوں ۔

Windpipe : (n) نرخرا ؛ سانس لینے کی نلی؛ کنٹھ؛ ھَوا کی نالی۔

Windrow : (v) (گھاس ، غلہ وغیرہ) خشک کرنے کے لئے ھَوا میں رکھنا ۔

Windsail : (n) (۱) کرمچ کا چونگا جس سے ھَوا جہاز کےنچلے حصے میں پہنچتی ھے ۔ (۲) پون چکی کا باد گیر ۔

Windshield : (n) (۱) ونڈ اسکرین، موٹر کار، بس، لاری، ٹرک وغیرہ کا سامنے کا شیشہ جو ھَوا روکنے کے لئے لگایا جاتا ھے ۔ (۲) ھَوا بست: ھَوا بست شیشہ (گاڑیوں کا) ۔ (۳) فلزی جالی جو آگ کو ھَوا سے بچانے کے لئے ھوتی ھے ۔ (٤) آستین کا تنگ کف ۔ (٥) گولی کے منہ پر لگی ہلکی دھات کی ٹوپی ۔

Windshield wing : (n) شیشہ جو ھَوا بست شیشے کے دونوں طرف لگا رہتا ھے جسے کھول اور بند کر سکتے ہیں ۔

Windshield wiper : (n) ھَوا بست شیشے کو جو موٹرگاڑی یا دوسری گاڑیوں میں لگے ھوتے ہیں صاف کرنے کی ایک ترکیب ۔

Windship : (n) باد بان سے چلنے والا جہاز ۔

Windslab : (n) برف کی پپٹری یا تودہ جو ھَوا کی وجہ سے بندھ گیا ھو ۔

Windsor : (n) (۱) ونڈسر (ون زر)؛ انگلستان کا ایک قصبہ ۔ (۲) Windsorbean اور Windsor brick اور Windsor soap کا مخفف ۔

Windsor : (a) ونڈسر (ون زر) سے متعلق یا ونڈسر کا ۔

Windsor : (a) ونڈسر کرسی کے طرز کا بنا ھوا ۔

Windsor bean : (n) ایک قسم کی چوڑی سیم ۔

Windsor brick : (n) ایک قسم کی سرخ آگ روک اینٹ ۔

Windsor chair : (n) ونڈسر کرسی؛ ساری لکڑی کی بنی ھوئی کرسی جس میں خمدار تکیہ ھوتا ھے ۔

Windsor herald : (n) انگلستان کا ایک شاہی افسر ۔

Windsor knight : (n) پنشن یافتہ فوجیوں کی ایک جماعت جو قصر ونڈسر کے پاس رہتی ھے ۔

Windsor soap : (n) بھورے رنگ کا خوشبودار صابن ۔

Windsor tie : (n) ایک قسم کی چوڑی نکٹائی ۔

Windsor uniform : (n) سرخ کالر کا نیلا کوٹ جس کو انگلستان کا شاہی خاندان پہنتا ھے اور دوسرے بھی خاص اجازت سے پہن سکتے ہیں ۔

Windswept : (n) ھوا سے اڑا ھوا ۔

Windward : (n) ھوا کا رخ ؛ وہ رخ جدھر سے ھوا چلتی ھے یا جو ھوا کا ھوتا ھے ۔

To get to windward of : (مجازاً) دوسرے سے بہتر موقع حاصل کرنا یا اس سے فائدے میں رہنا ۔

To keep to the windward of : پہنچ سے باہر رکھنا؛ دور رکھنا ۔

To (the) windward : ھَوا کے رخ پر ۔

Windward : (a) (۱) ھَوا کے رخ کا ۔ (۲) ھَوا کے خلاف چلنے والا ۔ (۳) دیکھو Weatherly ۔

Windward : (adv.) (۱) ھَوا کے رخ پر ۔ (۲) ھَوا کا مقابلہ کرتے ھوئے ۔

Windwardly : (a) دیکھو Windward

Windwards : (n) دیکھو Windward

Windy : (a) (۱) جہاں تیز ہَوا چلتی ہو؛ ہَوا دار ۔ (۲) تیز ہَوا کا؛ جھکڑ کا ۔ (۳) لفاظ (مقرر) محض لفاظی کی؛ معنی سے خالی؛ الفاظ سے بھری (تقریر) ۔ (٤) بادی؛ ریاح پیدا کرنے والا؛ ریاح سے بھرا؛ جسے ریاح کا مرض ہو ۔ (٥) (قدیم) ہوا کے رخ کا ۔ (٦) (عام) ڈرا ہوا؛ خوف زدہ ۔ (۷) (مجازاً) خالی خولی ۔ (۸) طوفان جیسا؛ طوفانی ؛ شدید ؛ شدت کا ۔ (۹) مغرور؛ گھمنڈی ۔ (۱۰) تیز ہَوا سے متعلق ؛ بادی ۔ (۱۱) ہَوا سے چلنے یا بجنے والا ۔ (۱۲) (وہ آواز) جس میں گانے کے وقت سانس بھی سنائی دے ۔

On the windy side of : (مجازاً) زد سے باہر؛ پہنچ سے باہر ؛ محفوظ ۔

Windy : (n) (۱) (عام) مبالغہ آمیز کہانی ؛ لفاظی، لمبی کہانی ؛ طویل داستان ۔ (۲) (عام) دھوکا؛ فریب ۔

Wine : (n) [OE. 'win'.] (۱) انگوری شراب ۔ (۲) (آکسفورڈ اور کیمبرج یونیورسٹی میں) شراب نوشی کی صحبت (ڈنر کے بعد) ۔ (۳) پھلوں کی یا کسی چیز کی شراب ۔ (٤) (طب) کسی دوا کا محلول شراب میں ۔ (٥) گہرا سرخ رنگ؛ عنابی رنگ ۔ (٦) Wineglass کا مخفف ۔ (۷) شراب سے مشابہ کوئی چیز (جو نشہ لائے یا صحت کے لئے مفید ہو) ۔

Adam's wine : پانی ۔

Good wine needs no (ivy) bush : مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید ۔

In wine : شراب کے نشے میں ۔

New wine in old bottles : نئی روح جو پرانے رسم و رواج کی دیوار میں قید نہیں رہ سکتی ۔

Oil of wine : شراب کی بو رکھنے والا اسٹر (Ester) ۔

Spirit(s) of wine : الکحل؛ مقطر اسپرٹ ۔

The wine of the country : دیسی شراب؛ ٹھرّا ۔

To look on the wine when it is red : نشے میں ہونا ۔

To take wine : محفل مے نوشی میں شراب پینا ۔

When wine is in, wit (or biuth) is out : نشے میں ہوش نہیں رہتا ۔

Wine and woman : شراب اور عیاشی ۔

Wine : (v) (۱) (آکسفورڈ اور کیمبرج میں) شراب نوشی کی صحبت میں شراب پینا ۔ (۲) شراب سے خاطر مدارات کرنا؛ شراب پلانا ۔

Wine-bag : (n) (۱) شراب کی مشک ۔ (۲) پکا شرابی ۔

Wine-bibber : (n) پکا شرابی ۔

Wine-bibbing : (n) کثرت سے شراب پینا؛ شراب نوشی ۔

Wine-biscuit : (n) چھوٹا ہلکا بسکٹ جو شراب کے ساتھ پیش کیا جاتا ہے ۔

Wine-bottle : (n) (۱) شراب کی بوتل؛ شیشہ؛ مینا ۔ (۲) شراب کی مَشک ۔

Wine-card : (n) (ہوٹل میں ملنے والی) شراب کی فہرست ۔

Wine-cellar : (n) سردابۂ شراب ۔

Wine-cooler : (n) برف سے شراب ٹھنڈی کرنے کا برتن ۔

Wine-cup : (n) ایک پودا ۔

Wine-dark : (a) گہرا سرخ ۔

Wine-dregs : (n) گہرا سرخ رنگ یا اس سے کچھ ہلکا رنگ ۔

Wine ferment : (n) خمیر جو انگور کے رس میں الکحلی تخمیر پیدا کرتا ہے ۔

Wine-fly : (n) وہ مکھی جس کا پہل روپ شراب میں رہتا ہے ۔

Wine-glass : (n) (۱) شراب کا گلاس؛ خصوصاً ایک خاص سائز کا ۔ (۲) ایک پیمانہ جو چار اونس کا ہوتا ہے ۔

Wine-glass : (a) شراب کے گلاس کی شکل کا ۔

Wine-grape : (n) انگور جس سے شراب بنتی ہے ۔

Wine-grower : (n) وہ شخص جو شراب سازی کے لئے انگور کی کھیتی کرتا ہو ۔

Wine-house : (n) (۱) (تاریخ) سرائے جہاں شراب بھی پی جاتی ہے ۔ (۲) شراب کی دکان ۔

Wine-lees : (n) (۱) شراب کی تلچھٹ ۔ (۲) دیکھو Wine-dregs ۔

Wine-measure : (n) شراب ناپنے کا پیمانہ ۔

Wine-palm : (n) کھجور جس سے شراب بنتی ھے؛ نخل شراب۔

Wine-party : (n) محفلِ مے نوشی : شراب کی محفل ۔

Wine-press : (n) انگور سے عرق نکالنے کی مشین ۔

Wine-sap : (n) ایک سرخ رنگ کا بڑا سیب جو امریکا میں پیدا ھوتا ھے ۔

Wine-shop : (n) شراب کی دکان ۔

Wine-sour : (n) کھٹی بیر؛ ترش بیر ۔

Wine-stone : (n) سرخ رنگ کا مادہ جو شراب کے پیپوں کی تہ میں جم جاتا ھے ۔

Wine-taster : (n) (۱) وہ شخص جو چکھ کر شراب کی نوعیت کا اندازہ لگاتا ھے ۔ (۲) پیپے سے شراب کا نمونہ نکالنے کا آلہ ۔

Wine-vat : (n) دیکھو Wine-press

Wine-vault (s : (n) (۱) شراب رکھنے کا کمرا محراب دارچھت کا یا معمولی تہ خانہ ۔ (۲) شراب خانہ؛ بار؛ ھوٹل وغیرہ میں شراب بکنے کی جگہ ۔

Wine-vinegar : (n) سرکہ جو شراب سے تیار کیا جاتا ھے ۔

Wine-whey : (n) شراب اور چھاچھ کا شربت ۔

Wine-yeast : (n) خمیر جو انگور کےرس میں الکحلی تخمیر پیدا کرتا ھے ۔

Wineberry : (n) [OE. 'winberige'.] رس بیری؛ منقا؛ ایک قسم کا انگور کی شکل کا پھل ۔

Winebowl : (n) (۱) (شراب کا) پیالہ؛ ساغر ۔ (۲) (مجازاً) شراب خواری۔

Wineless : (a) بے شراب کا؛ بغیر مے کا ۔

Winery : (n) شراب کا کارخانہ؛ شراب کی بھٹی ۔

Wineskin : (n) شراب کی مَشک ۔

Wing : (n) [ME. 'wenge, winge'.] (۱) (پرند کا) بازو؛بال؛ پر؛ شہپر ؛ جناح ؛ پنکھ ۔ (۲) (مزاحاً) انسان کا بازو ؛ پھینکنے کی صلاحیت ۔ (۳) کسی چیز کا ایک طرف کو نکلا ھوا علاحدہ حصہ ؛ مثلاً عمارت یا فوج کا بازو ، پہلو ؛ جناح ۔ (٤) (فٹ بال، ھاکی وغیرہ) ونگ وہ فارورڈ جس کی جگہ سنٹر سے دائیں یا بائیں ھوتی ھے ۔ (٥) پرواز ؛ قوت پرواز؛ ذریعہٴ پرواز ۔(٦) (مجازاً) حفاظت ۔(۷) پرند؛ پرندے ۔ (۸) پلور (plover) کا جھنڈ ۔(۹) کسی جماعت کا بازو؛ فرقہ؛ جتھا ۔(۱۰) (تھیٹر) اسٹیج کے پہلو کے مناظر؛ پہلوی سینری؛ اسٹیج کے پہلو ۔ (۱۱) (تشریح) بازو ؛ جناح ؛ بازو نما ابھار (خصوصاً ناک کی ہڈی کا) ۔ (۱۲) (نباتیات) پہلو پنکھڑی؛ بیج یا پھل کا پتلا جھلی نما زائدہ جس کی وجہ سے وہ ھَوا سے اڑ جاتے ہیں ۔ (۱۳) (تعلیمات) شعبہ ۔ (١٤) رقص؛ کا ایک قدم یا طرز ۔ (١٥) (ھوائی جہاز کا) پر؛ بازو ۔(١٦) (بحری) سب سے نچلے عرشے کا وہ حصہ جو پہلو کی طرف رہتا ھے ۔(١٧) پوشاک کے مونڈھے کا لٹکتا ھوا حصہ؛ فلیپ؛ ٹوپی کا چھجا ۔ (١٨) دوہرے دروازے یا پردے کا ایک حصہ ۔ (١٩) پون چکی کا پنکھ ۔ (٢٠) فوجی طیاروں کی ایک اکائی ۔ (٢١) سریع ترقی ؛ تیزی ۔ (٢٢) تیر کا پَر ۔ (٢٣) (ماہی گیری) مصنوعی مکھی ۔

Left wing : (فوج) میسرہ ۔

On the wing/Upon - : (۱) اڑتا ھوا ؛ سفر میں ۔ (۲) حرکت میں ؛ چلتا ھوا ۔

On the wings of : تیزی سے اڑتے ھوئے ۔

On wings : مگن ؛ اطمینان کے ساتھ۔

Right wing : (فوج) میمنہ ۔

To clip one's wings : کسی شخص کی نقل و حرکت، حوصلے یا خرچ کو محدود کر دینا؛ پَر کتر دینا ۔

To come on the wings of the wind : انتہائی تیزی کے ساتھ آنا ۔

To lend wings to/To add - : تیز کر دینا؛ تیزی پیدا کرنا ۔

To take wing : (۱) اڑنا؛ پرواز کرنا ۔ (۲) (مجازاً) غائب ھو جانا؛ اڑ جانا ۔

Under the wing of/Under wing's wing : حفاظت میں؛ سرپرستی میں ۔

Wing : (v) (۱) پرّ لگانا؛ چلانا (تیز)؛ تیز کرنا ۔ (۲) اڑ کر جانا؛ اڑ کر طے کرنا (رستہ) ۔ (۳) پرند کے پنکھ یا انسان کے بازو کو زخمی کرنا ۔ (٤) (تیر؛ مصنوعی مکھی وغیرہ میں) پر لگانا ۔ (٥) اڑا کر پہنچانا ۔ (٦) اڑانا؛ چھوڑنا؛ پھینکنا ۔ (۷) عمارت میں پہلو نکالنا ۔ (۸) (حشرہ وغیرہ کا) پنکھ توڑنا ۔ (۹) جہاز میں وزن کو پہلو کی طرف کرنا تاکہ ڈگمگانے کی مدت لمبی کی جاسکے ۔ (۱۰) بادبان لگانا تاکہ پیچھے سے آنے والی ہوا اس میں بھرسکے ۔

Wing and wing : (adv.) (بحری) (جہاز کا) سب سے بڑے بادبان کو ایک پہلو میں اور آگے کے مستول کے بادبان کو دوسرے پہلو پر لگا کر جانا ۔

Wing and wing : (adv.) بادبانوں کو دونوں پہلوؤں میں لگا کر ۔

Wing band : (n) (۱) پرندوں کےبازو پرنمایاں رنگ کی دھاری جو بازو کے روئیں کی وجہ سے بن جاتی ھے ۔ (۲) دھات کی کلپ جو پالتو مرغ کے پنکھ پر شناخت کے لئے لگادی جاتی ھے ۔

Wing band : (v) پرند کے بازو پر امتیازی نشان لگانا ۔

Wing bar : (n) (۱) پرند کے بازو کے درمیان کی نمایاں رنگین دھاری جو بازوپوش کی وجہ سے بن جاتی ھے ۔ (۲) خلیج یا دریاؤں کے دہانوں پر ریت کے تودے ۔

Wing bay : (n) پرندوں کے شہپروں کا وہ حصہ جس کا رنگ باقی سطح سے جدا ہوتا ھے ۔

Wing beat : (n) اڑان؛ اڑنے میں پنکھ کی پوری حرکت ۔

Wing car : (n) غبارے میں نیچے کا لٹکن جس میں مسافر بیٹھتے ہیں؛ غبارے کا جھولا ۔

Wing-case : (n) بعض کیڑوں کا اوپر کا سخت بازو جو اصلی پنکھوں کی حفاظت کے لئے ہوتا ھے ؛ غلاف پر ۔

Wing-collar : (n) (۱) مردانے لباس کا اٹھا ہوا کالر جس کا اوپری گوشہ نیچے کی طرف مڑا رہتا ھے ۔ (۲) ایک قسم کا زنانہ کالر ۔

Wing Commander : (n) ونگ کمانڈر؛ ہوائی فوج کا ایک افسر ۔

Wing-cover : (n) دیکھو Wing case

Wing covert : (n) بازوپوش؛ چھوٹا سا پر جو پرندوں کے بازو کی جڑوں کو ڈھانپے رہتا ھے ۔

Wing dam : (n) پل جو ساحل سمندر میں بنایا گیا ہو؛ پایہ پل ۔

Wing-dam : (v) پایہ پل بنانا ۔

Wing deck : (n) باہر کو نکلا ہوا عرشہ ۔

Wing feather : (n) بازو کا پَر ۔

Wing-fish : (n) (۱) ایک قسم کی مچھلی جس کے پر بڑے ہوتے ہیں ۔ (۲) اڑن مچھلی ۔

Wing flap : (n) ہوائی جہاز کے بازو کا وہ حصہ جو جہاز کے اڑنے یا اترنے میں آسانی پیدا کرتا ھے ۔

Wing-footed : (a) تیز رو؛ صبا رفتار ۔

Wing game : (n) دیکھو Game-bird

Wing-louse : (n) پرندوں کے بازو کا طفیلی کیڑا ۔

Wing-pad : (n) بعض کیڑوں کے منجھ روپ کا بازو جو ابھی پوری طرح نشو و نما نہ پایا ہو ؛ جناح تلوا ۔

Wing passage : (n) خاص عرشے سے نیچے کا راستہ ۔

Wing quill : (n) پرند کے اڑنے کا خاص پر ۔

Wing roll : (n) ہوائی جہاز کا کرتب دکھانے میں طولاً الٹنا پلٹنا ۔

Wing sheath : (n) دیکھو Wing-cover

Wing-shell : (n) حلزونیہ ۔

Wing-shooting : (n) اڑتے ہوئے پرندوں کا شکار کرنا؛ مارنا ۔

Wing-shot : (n) (۱) اڑتی ہوئی چڑیا کو نشانہ بنانا ۔ (۲) اڑتے ہوئے پرندوں کو مار گرانے یا شکار کرنے میں ماہر شخص ۔

Wing-snail : (n) پرپایہ ۔

Wing-spread : (n) (١) پروں کا پھیلاؤ؛ پرندوں کے پھیلے ہوئے پروں کی پوری لمبائی ۔(٢) طیارے کے بازوؤں کی پوری لمبائی ۔

Wing tie : (n) نکٹائی جس کا سرا نمائشی ہوتا ہے ۔

Wing-tip : (n) (١) پرند ؛ چمگادڑ یا حشرہ کے پر کا آخری سرا ۔(٢) ہوائی جہاز کےبازوؤں کاباہری سرا ۔

Wing-tip flare : (n) ہوائی جہاز کے بازوؤں کے سرے پر لگی بتی۔

Wingback : (n) فٹ بال کے کھیل میں کھلاڑیوں کاایک مقام ۔

Wingding : (n) [Origin unkn.] (١) (عام) خواب اور دواؤں کے استعمال سے پیدا ہونے والی بے چینی ۔ (٢) ظاہری بے ہوشی؛ بیماری کا روپ بھرنا ۔ (٣) غصہ ۔(٤) مے نوشی کا دور؛ عیش و نشاط؛ رنگ رلیاں ۔ (٥) سرگرم پارٹی ۔ (٦) (عام) سماجی معاملہ؛ سماجی امور ۔

Winged : (a) (١) جناح دار؛ بازو دار؛ ذو الجناح ۔ (٢) (نباتیات) پہلو پتی دار ۔ (٣) بادبان لگا (جہاز یا کشتی) ۔(٤) (مجازاً) اڑنے والا؛ تیزی سے پرواز کرنے والا ۔(٥) بلند ؛ اٹھا ہوا ۔

Winged disk : (n) دیکھو Sun-disk

Winged elm : (n) شمالی امریکا کا ایک درخت ۔

Winged everlasting : (n) ایک آسٹریلوی جھاڑی ۔

Winged-god : (n) مرکری؛ عطارد؛ دیوتاؤں کا قاصد ۔

Winged pea : (n) جنوبی یورپ کا ایک پودا جس کے ڈوٹے میں چار پہلو پنکھڑیاں ہوتی ہیں ۔

Wingedly : (adv.) تیزی سے؛ پھرتی سے؛ بلند کرکے ۔

Wingedness : (n) بازو دار ہونا؛ جناح دار ہونا ۔

Winger : (n) (١) (فٹ بال) سنٹر کے دائیں اور بائیں کا فارورڈ کھلاڑی ۔(٢) پیپا جو جہاز کے پہلو میں رکھا ہو ۔

Wingless : (a) (١) بے پروبال؛ بے بازو کا؛ بے پنکھ کا ۔ (٢) پیدل چلنے والا؛ پا پیادہ ۔

Winglet : (n) (١) چھوٹا سا پنکھ یا پر؛ جنیح ۔(٢) جناح کاذب؛ پرندوں کے ہر بازو کے بنیادی حصے پر چھوٹا ذیلی پر ۔(٣) لباس کا بازو نما زائدہ ۔

Winglike : (a) بازو جیسا؛ پنکھ جیسا ۔

Wingman : (n) (١) (پائلٹ) جو منظم پرواز کے رہنما کی حفاظت یا مدد کے لئے اس کے پیچھے یا اس سے الگ ہو کر پرواز کرتا ہے؛ طیارہ جو اس طرح پرواز کرے ۔

Wingspan : (n) ہوائی جہاز کے بازوؤں کا پھیلاؤ ۔

Wingy : (a) (١) جناح دار؛ بازو دار ۔(٢) (مجازاً) بلند پرواز؛ اڑنے والا؛ سمجھ سے باہر ۔ (٣) تیز؛ تیز رفتار ۔(٤) بازو نما؛ پنکھ جیسا ۔

Wink : (n) (١) چشمک؛ آنکھ کا اشارہ؛ آنکھ جھپکانے کا عمل؛ آنکھ جھپکانا ۔ (٢) جھپکی ۔ (٣) ایک لمحہ؛ چشم زدن ۔(٤) بہت تھوڑی مقدار ۔(٥) چمک دمک ۔

A nod's is as good as a wink to a blind horse : اندھے کےآگے دن رات سب برابر ہے ۔

Forty winks : جھپکی؛ ہلکی نیند ۔

In a wink : دم بھر میں؛ چشم زدن میں ۔

Not (a) wink : بالکل نہیں؛ تھوڑا بہت بھی نہیں ۔

To get the wink : اشارہ پانا ۔

To tip, give the wink : کسی کو آنکھ کا اشارہ کرنا ۔

Wink : (v) [OE. 'wincian'.] (١) آنکھ جھپکانا؛پلک مارنا ۔ (٢) (آنکھ یا پلک کا) جھپکانا ۔(٣) پلک مار کر اشارہ کرنا؛ آنکھ مارنا۔(٤) (ستارے یا روشنی کا) ٹمٹمانا؛ رہ رہ کر چمکنا ۔(٥) آنکھیں بند کرنا ۔ (٦) (نیند میں) آنکھوں کو بند کرنا؛ سونا ۔ (٧) ( at کے ساتھ) چشم پوشی کرنا؛ اغماض کرنا ۔ (٨) بھڑک روشنی کے ذریعے سگنل دینا یا پیغام رسانی کرنا ۔ (٩) اچانک ختم ہو جانا ۔(١٠) (out کے ساتھ) چمک ختم ہو جانا؛ بجھ جانا ۔

To wink away : پلک جھپکا کر آنسو پی جانا ۔

Wink : (n) بعض قسم کے معدہ پا صدف ۔

Wink at : (v) اغماض کرنا؛ چشم پوشی کرنا ۔

Winker : (n) (١) اندھیاری (جو گھوڑوں کی آنکھوں پر ڈال دیتے ہیں ) ۔(٢) (جمع) آنکھ ؛ پپوٹا ۔ (٣) خود کار دھونکنی۔

Winking : (a) آنکھیں جھپکانے والا ۔

Winking : (n) آنکھ جھپکانا؛ آنکھ سے اشارہ کرنا؛ آنکھ مارنا ۔

As easy as winking : بہت آسان ۔

Like winking : بہت تیزی سے یا زور سے ۔

Winkingly : (adv.) پلک مارتے؛ آنکھ مارتے؛ چشم زدن میں ۔

Winking muscle : (n) آنکھ کا حلقہ نما عضلہ جس کے سکیڑنے سے پلک جھپکتی ہے ۔

Winkle : (n) (۱) ایک قسم کی جھینگا (چھوٹی مچھلی) جو کھائی جاتی ہے؛ ونکل ۔ (۲) دیکھو Peri winkle ۔

Winkle : (v) کسی مقام سے نکالنا یا باہر کر دینا ۔

Winkle : (v) دیکھو Twinkle

Winkler : (n) ونکل (جھینگا مچھلی) جمع کرنے والا ۔

Winkling : (n) ونکل جمع کرنا ۔

Winna : (اسکاچستان) دیکھو Will not

Winnable : (a) جسے جیتا جاسکے؛ قابل فتح ۔

Winnard : (n) [G. 'weingartdrossel '.] یورپی لال پر (پرند) ۔

Winner : (n) (۱) جیتنے والا؛ خصوصاً گھوڑا یا کتا جو دوڑ میں جیتتا ہے ۔ (۲) فیصلہ کن ضرب ۔ (۳) (عام) کوئی چیز جس سے کامیابی حاصل ہو ۔

Winner 's circle : (n) وہ احاطہ جس میں جیتنے والے گھوڑے اور جاکی کو تصویر لینے اور انعام دینے کے لئے لایا جاتا ہے ۔

Winnie : (n) [f. winner +-ie'.] چھوٹا کانسے کا مجسمہ جو فیشن کے ڈیزائنوں پر سالانہ انعام میں دیا جاتا ہے ۔

Winning : (n) (۱) فتح؛ غلبہ؛ قبضہ؛ تسخیر ۔ (۲) جیت؛ حصول؛ تحصیل ۔ (۳) (جمع) جیتا ہوا روپیہ ۔ (٤) جمع کرنا؛ پانا؛ لینا (پیداوار؛ کوئلہ پتھر وغیرہ)؛ کان ۔ (٥) آمادہ کرنا؛ آمادگی؛ طرفدار بنالینا ۔

Winning : (a) (۱) فیصلہ کن؛ جتانے والا ۔ (۲) دلکش ۔ (۳) فتحیاب؛ فتح مند؛ جیتنے والا ۔

Winning-gallery : (n) (ٹینس) ٹینس کے میدان کے اس حصے کی آخری گیلری جدھر سے بال میں ضرب لگائی جاتی ہے ۔

Winning hazard : (n) سرخ گولی کو تھیلی میں گرانا ۔

Winning-post : (n) گھڑ دوڑ کا پالا ۔

Winningly : (adv.) دلکش انداز سے ۔

Winningness : (n) دلکشی؛ فیصلہ کن ہونا ۔

Winninish /Winnonish : (n) [Montagnais, 'wananish '.] ایک قسم کی سامن (مچھلی) ۔

Winnock : (n) [ME. 'windok, windowe'.] (اسکاچستان) دیکھو Window ۔

Winnow : (v) [OE. 'windwian '.] (۱) بھوسا اڑا کر صاف کرنا؛ (غلے کو) پچھوڑنا ۔ (۲) چھاننا : صاف کرنا ۔ (۳) چھان بین کرنا ؛ غور سے دیکھنا ۔ (٤) چھانٹنا؛ ایک قسم کی چیزوں کو الگ کرنا ۔ (٥) چھانٹ دینا؛ نکال دینا (نکمے یا بیکار اجزاء کو) ۔ (٦) (شعر) جھلنا (ہوا کو پروں سے) ۔ (۷) پر پھٹپھٹانا؛ پر جھاڑنا ۔

Winnow : (n) (۱) غلہ پچھوڑنے کی کل ۔ (۲) پچھوڑنا؛ چھانٹنا ۔

Winnower : (n) پچھوڑنے والا؛ پچھوڑنے کی کل یا مشین ۔

Winnowing : (n) پچھوڑنا؛ چھانٹنا ۔

Winnowing-basket : (n) (۱) سوپ؛ اناج پچھوڑنے کی ترکیب ۔ (۲) ایک نقابتی مارکہ ۔

Winnowing-fan : (n) باد افشاں؛ شانہ ۔

Winnowing machine : (n) باد افشاں مشین ۔

Wino : (n) [f. WINE+O] پکا شرابی؛ مے نوشی کا عادی ۔

Winrace : (n) جیتنے والے گھوڑے کا (دوڑ میں) کم سے کم وقت لینا ۔

Winrow : (n) دیکھو Windrow

Winsome : (a) (۱) دلکش؛ دلفریب؛ دل آویز ۔(۲) مسرور؛ خوش ۔

Winsomely : (adv.) دلکش طریقے سے؛ دلفریب انداز سے؛ دل آویزی سے ۔

Winsomeness : (n) دلکشی؛ دلفریبی؛ دل آویزی ۔

Winter : (n) [OE.] (۱) جاڑا؛ سردی؛ جاڑے کا موسم؛ موسم سرما؛ زمستان ۔ (۲) ضعیفی؛ پیرانہ سالی؛ مصیبت کے دن؛ تکلیف کے دن ۔(۳) موسم سرما سے مشابہ زمانہ ۔

Hard winter : شدید سردی جس میں خوب پالا پڑے ۔

Mild winter : ہلکا جاڑا جس میں پالا نہ پڑے ۔

Winter : (a) جاڑے کا؛ جو جاڑے میں واقع ہو یا استعمال ہو یا جاڑا بھر رہے ۔

Winter : (n) [Origin unkn.] دستی چھاپنے کی مشین کا تقریباً نو انچ لمبا اور نو انچ موٹا لکڑی کا ٹکڑا جو پھسلواں حصے کے نیچے رہتا ھے ۔

Winter : (v) (۱) (کسی مخصوص مقام میں) جاڑے کے موسم میں رہنا؛ جاڑا گزارنا ۔(۲) جاڑے میں کھلانا اور پناہ دینایا مہیا کرنا (کھانے کا سامان جانوروں کے لئے) ۔ (۳) جاڑوں میں پودوں اور مویشیوں وغیرہ کی پرورش کرنا ۔ (٤) جاڑے کی طرح اثر کرنا؛ سرد کرنا ؛ خنک کرنا ۔ (۵) دیکھو Winterize ۔

Winter aconite : (n) ایک یورپی بوٹی جس میں زرد پھول آتے ہیں ۔

Winter annual : (n) ایک پودا جو موسم خزاں میں نکلتا ھے اور جاڑے بھر رہتا ھے اور موسم بہار میں بیج پیدا ہو جانے کے بعد سوکھ جاتا ھے ۔

Winter apple : (n) دیر سے پکنے والا ایک قسم کا سیب جو پورے جاڑے تک رہتا ھے ۔

Winter-band : (n) مچھلی کے فلس کا حلقہ ۔

Winter-beer : (n) جاڑوں میں کشید کی جانے والی شراب ۔

Winter berry : (n) شمالی امریکا کی گوندنی کی متعدد قسمیں۔

Winter-birds : (n) ان متعدد پرندوں میں سے ایک جو زیادہ تر جاڑوں میں دکھائی دیتے ہیں ۔

Winter-bloom : (n) بعض قسم کے پودے ۔

Winter-bonnet : (n) ایک قسم کی یورپی مرغابی ۔

Winter-bound : (a) سردیوں کی وجہ سے رکا ھوا؛ سرما بستہ ۔

Winter bud : (n) (۱) (حیوانیات) قائم نہوضہ ۔(۲) (نباتیات) وہ کونپل جو سخت غلاف میں ملفوف رہتی ھے تاکہ سردی سے اسے گزند نہ پہنچے ۔

Winter-bunting : (n) ایک خوش الحان چھوٹا پرندہ ۔

Winter-cherry : (n) (۱) مکوکی جنس کے متعدد پودوں میں سے کوئی ۔ (۲) بعض دوسری قسم کے پودے یا ان کے پھل ۔

Winter-clad : (a) گرم کپڑے پہنے ھوئے ۔

Winter-corn : (n) مکئی جو جاڑوں میں بوئی جاتی ھے؛ کاتکی مکئی ۔

Winter cress : (n) ایک چہار برگہ بوٹی ۔

Winter crop : (n) کاتکی؛ سرمائی فصل ۔

Winter day : (n) جاڑے کا دن؛ جاڑے کے موسم کا دن ۔

Winter egg : (n) غیر فقری جانوروں کا سخت خول والا انڈا جو سردیوں میں دیتے ہیں اور موسم بہار میں ان سے بچہ نکلتا ھے ۔

Winter-fallow : (n) زمین جو جاڑوں میں پڑتی رہتی ھے؛ پڑتی رہنا (زمین کا) ۔

Winter-fallow : (v) زمین کو جاڑوں میں پڑتی رہنے دینا؛ پڑتی چھوڑ دینا ۔

Winter-feed : (v) (۱)جاڑوں میں مویشیوں وغیرہ کی پرورش کرنا ۔(۲) دانہ وغیرہ مویشیوں کو کھلا دینا ۔

Winter-garden : (n) (۱)ان پودوں کا باغ جو جاڑوں میں پھولتے ہیں ۔ (۲) شیشے کی چھت والی نشست گاہ؛ چمن کمرا جس میں پودوں کے گملے وغیرہ رکھ کر باغ سا بنا دیتے ہیں ۔

Winter-grape : (n) ایک قسم کا امریکی انگور ۔

Winter gull : (n) عام یورپی مرغابی ۔

Winter-habited : (a) جاڑوں میں نشو و نماپانے والا ۔

Winter-hail : (n) ژالہ باری۔

Winter-house : (n) [OE. 'einterhus'.] وہ مکان جس میں جاڑوں میں قیام کیا جاتا ھے ۔

Winter injury : (a) پودوں کا نقص جو جاڑوں میں زیادہ سردی لگ جانے یا پانی کی کمی سے ان میں پیدا ھوتا ھے ۔

Winter itch : (n) کھجلی؛ خارش جو بعض اشخاص کو موسم سرما میں ھو جاتی ھے ۔

Winter-kill : (v) (پودوں کو) جاڑوں میں کھلی ھوا میں رکھ کر ختم کردینا یا ختم ھو جانا ۔

Winter leaf : (n) خاکستری مائل بھورا رنگ۔

Winter mew : (n) دیکھو Winter-gull

Winter oil : (n) (۱) تیل جو جاڑے میں جمتا نہیں ھے ۔ (۲) پتلا تیل جو چکنائی کے طور پر استعمال ھوتا ھے ۔

Winter ova : (n) دیکھو Winter-egg

Winter-pause : (n) پالتوں مرغیوں کے انڈے دینے کے درمیان لمبا وقفہ جو جاڑوں میں ھوتا ھے ۔

Winter pear : (n) دیر سے پکنے والی ناشپاتی جو جاڑوں میں ھوتی ھے ۔

Winter-pride : (n) (گیہوں وغیرہ کا) جاڑوں میں بہ افراط پیدا ھونا ۔

Winter-proud : (a) جاڑوں میں بہ افراط پیدا ھونے والا ۔

Winter quarters : (n) (۱) سردیوں میں فوجیوں یا سرکس والوں کی قیام گاہ ۔ (۲) (جانوروں کی) سرمائی کمین گاہ ۔

Winter-queening : (n) سردیوں میں دیر سے پکنے والے سیب کی ایک قسم۔

Winter-rocket : (n) ایک چھار برگہ بوٹی۔

Winter-rot : (n) سرد سوکھا؛ بھیڑوں کی ایک بیماری۔

Winter sleep : (n) دیکھو Hibernation

Winter-snipe : (n) ایک قسم کا پرندہ ۔

Winter-solstice : (n) راس الجدی؛ انقلاب شتوی؛ آفتاب کا خط سرطان پر پہنچنا ۔

Winter-spore : (n) (نباتیات) سرما بذرہ ۔

Winter-sports : (n) کھلی ھوا میں کھیلے جانے والے کھیل مثلاً اسکیٹنگ وغیرہ جن کی مشق سردیوں میں کی جاتی ھے ۔

Winter-strawberry : (n) سرمائی اسٹرابیری۔

Winter-tide : (n) جاڑا؛ موسم سرما ۔

Winter-time : (n) دیکھو Winter-tie

Winteraceae : (n) [mod. L.] گرم ملکوں میں پیدا ھونے والی جھاڑیوں کی ایک جنس۔

Winterbourne : (n) [OE. 'winterburna'.] جھرنا یا ندی جو صرف سردی (کے زمانے میں) بہتی ھے ۔

Wintered : (a) سردی سے متاثر؛ سردی زدہ ۔

Winterer : (n) (کسی خاص مقام پر) جاڑے کے موسم میں رہنے والا ۔

Wintergreen : (n) (۱) بعض پودوں کا نام جو سردیوں میں سبز رہتے ہیں؛ جاڑا بہار ۔ (۲) شمالی امریکا کی ایک سدا بہار بوٹی جس سے خوشبودار تیل نکلتا ھے۔ (۳) گہرا زردی مائل سبزرنگ ۔ (٤) سبزیاں جو جاڑوں میں استعمال ھوتی ہیں ۔

Oil of wintergreen : ایک بےرنگ، زردی مائل یا سرخی مائل تیل جو جاڑا بہار کی پتیوں سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Wintergreen oil : (n) ایک بےرنگ، زردی مائل یا سرخی مائل تیل جو جاڑا بہار کی پتیوں سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Winterhain : (v) جاڑوں میں چراگاہ کو استعمال نہ کرنا تاکہ اسےموسم بہارمیں استعمال کیاجاسکے ۔

Winterhardiness : (n) جاڑوں میں کھلی ھوا میں اُگنا یا اُگنے کی خاصیت رکھنا ۔

Winterhardy : (a) جاڑوں میں کھلی ھوا میں اُگنے والا ۔

Winterish : (a) کسی قدر سرد؛ کسی قدر بے لطف ۔

Winterishly : (adv.) کسی قدر سردی سے؛ بےلطف طور پر ۔

Winterization : (n) جاڑوں میں استعمال کے لائق بنانا ۔

Winterize : (v) جاڑوں میں استعمال کے قابل بنانا؛ سردی روک بنانا ۔

Winterkill : (n) سردماری۔

Winterless : (a) جس میں جاڑا نہ ہو؛ بے جاڑے کا ۔

Winterling : (n) وہ جانور جس کی عمر ایک سال سے زیادہ اور دو سال سے کم ہو ۔

Winterlong : (a) حد سے زیادہ تکلیف دہ طور پر لمبا ۔

Winterlong : (adv.) جاڑا بھر ۔

Winterly : (a) [OE. 'winteric'.] (۱) جاڑے کا؛ جاڑے سےمتعلق؛ جاڑے میں واقع ہونے والا ۔ (۲) جاڑا سا؛ جاڑے سے مشابہ ۔

Winter's bark : (n) (۱) ایک خوشبودار چھال جو بطور مقوی اور محرک استعمال ہوتی ہے ۔ (۲) میکسیکو کا ایک سدا بہار درخت ۔

Winterward/Winterwards : (adv.) موسم سرما کی طرف ۔

Wintle : (v) [Flem., 'wintelen'.] لڑکھڑانا؛ ڈگمگانا ۔

Wintrily : (adv.) سرد مہری سے؛ بے لطفی سے ۔

Wintriness : (n) (۱) سرد ہونا؛ سردی ۔ (۲) بے لطفی؛ سرد مہری ۔

Wintry : (a) (۱) جاڑے کا؛ سرد ۔ (۲) جاڑے کا سا؛ جاڑے کی طرح کا ۔ (۳) سردی زدہ ؛ پالا مارا ہوا ۔ (٤) (مجازاً) پھیکا؛ بے لطف ۔ (٥) سرد مہری کا؛ جوش سےخالی ۔ (٦) ضعیف؛ عمر رسیدہ ۔

Winy/Winey : (a) [f. wine+-y] (۱) شراب سے مشابہ؛ شراب کے رنگ یا مزے کا ۔ (۲) جس سے شراب بنے ۔ (۳) زیادہ مےنوشی سے متاثر؛ نشے میں دھت ۔

Winze : (n) [derived from wind.] ایک کان سے دوسرے کان میں جانے کا ڈھلوان راستہ ۔

Winze : (n)[Flem., Du, 'Weinsch.] Curse دیکھو (اسکاچستان)

Wipe : (n) (۱) پونچھنے کا عمل ۔ (۲) (عام) لمبی زد کا وار؛ زورکا ہاتھ ۔ (۳) (مجازاً) طنز؛ مضحکہ؛ رمز؛ چوٹ ۔ (٤) (عام) رومال ۔ (٥) صافی؛ پونچھنے کا کپڑا ۔ (٦) سنیما کا عارضی اثر جو اس وقت ہوتا ہے جب ایک منظر کی جگہ دوسرا منظر آتا ہے ۔

Wipe : (v) [OE. 'wipian'.] (۱) پونچھنا؛ کپڑے ، کاغذ یا ہاتھ سے کسی چیز کو مٹانا یا صاف کرنا۔ (۲) دھو ڈالنا؛ مٹا ڈالنا ۔ (۳) (عام) لمبی زد کا وار کرنا ۔ (٤) سطح پر کوئی نرم یا پتلی چیز پھیلانا؛ خصوصاً اس طرح سے ٹانکا (solder) لگانا ۔ (٥) الزام، بدنامی، جرم وغیرہ سے پاک کرنا ۔ (٦) ختم کر دینا؛ اثر زائل کر دینا؛ نیست و نابود کر دینا ۔ (۷) مار ڈالنا؛ سبھوں کا صفایا کردینا ۔ (۸) منسوخ کردینا؛ چکا دینا (قرض) ۔ (۹) مارنا؛ ضرب لگانا؛ ہنسی اڑانا؛ مضحکہ کرنا؛ چوٹ کسنا ۔ (۱۰) مٹ جانا؛ محو ہو جانا ۔

To wipe (a person's) eye : سبقت لے جانا؛ شکست دینا ۔

To wipe one's boots on : ہتک کرنا؛ توہین کرنا ۔

To wipe one's eye : آنسو پونچھنا ۔

To wipe out : (۱) مٹا دینا ۔ (۲) برباد کر دینا؛ نیست و نابود کر دینا ۔

To wipe out disgrace : ذلت کا داغ دھو ڈالنا؛ خصوصاً انتقام کے ذریعے ۔

To wipe the floor, ground with : بری طرح شکست یا سزا دینا ۔

Wipe-joint : (n) سلامی جوڑ ۔

Wipe-out : (n) (۱) (دوسرے ریڈیو سگنل کے ذریعے) کسی ریڈیو سگنل کا محو کر دیا جانا ۔ (۲) (کف دریا کے ساتھ تختوں پر بیٹھ کر بہنے میں) تختوں پر سے گر جانا ۔

Wipe up : (v) (۱) خاتمہ کر دینا ۔ (۲) ٹھکانےلگا دینا ۔ (۳) شکست دے دینا؛ برباد کر دینا ۔

Wiper : (n) (۱) پونچھنے والا ۔ (۲) صافی ۔ (۳) مارنے والا؛ حملہ کرنے والا ۔ (٤) صافی چرخ؛ ایک آلہ جو حرکت دوری کو آگے پیچھے کی حرکت میں

تبدیل کردیتا ہے۔(٥) (عام) رومال ۔(٦) (موٹر کا) ہوابست شیشہ صاف کرنے کا آلہ ۔

**Wiper-wheel : (n)** صافی دار پہیا ۔

**Wiping : (n)** پونچھنا ۔

**Wiping-rod/-stick : (n)** بندوق کی نال صاف کرنے کی چھڑ جس کے سرے پر کپڑے کا ٹکڑا لگا رہتا ہے ۔

**Wire : (n) [OE. 'wir'.]** (١) تار ۔ (٢) کانٹے دار تار ۔(٣) تار کا ٹکڑا جو مختلف کاموں میں آتا ہے ؛ مثلاً دوربین میں لگا صلیبی تار ، برقی رو کا موصل تار، پنجرے کا تار وغیرہ ۔ (٤) آلات موسیقی کا تار ۔ (٥) (کروکٹ) دھات کا حلقہ جس سے گیند کو گزارا جاتا ہے ۔ (٦) کٹھ پتلی کی ڈوری ۔ (٧) تار؛ تار برقی؛ تار خبر ۔ (٨) تار کی جالی ۔ (٩) لومڑی یا خرگوش پھنسانے کا پھندا ۔ (١٠) تار سے مشابہ چیز ۔ (١١) خام چاندی استوانہ نما ٹکڑا ۔ (١٢) (عام) جیب کترا ۔ (١٣) تار سے بنا رسا ۔ (١٤) ایک قسم کا ٹیریر کتا ۔ (١٥) گھڑ دوڑ کے پالوں کے درمیان بندھا تار؛ دوڑ ختم کرنے کی آخری لکیر۔ (١٦) تار جس پر نٹ تماشا دکھاتے ہیں ۔ (١٧) جراحی میں کام آنے والا فلزی تار ۔ (١٨) جوازیوں کا اشارہ (آپس میں) ۔

**Barbed wire :** کانٹے دار تار ۔

**By wire :** بذریعہ تار؛ تار کے ذریعے ۔

**Live wire :** (١) برقی قوت سے بھرا ہوا تار؛ زندہ تار؛ گرم تار ۔ (٢) مضبوط اور سرگرم شخص ۔

**To be on the wires :** (مجازاً) اعصابی ہیجان کی حالت میں ہونا ۔

**To pull (the) wires :** (١) کٹھ پتلی کو تار پر نچانا ۔ (٢) (مجازاً) ریشہ دوانیاں کرنا خصوصاً سیاسی پارٹی وغیرہ سے خفیہ اثرات ڈال کر کام لینا ۔

**Under the wire :** (١) (گھڑ دوڑ کے) آخر میں ۔ (٢) آخری لمحے میں ۔

**Under wire :** کانٹے دار تار سے گھرا ہوا ۔

**Wire : (v)** (١) تار سے باندھنا؛ تار سے کسنا؛ تار لپیٹنا یا لگانا ۔ (٢) تار دے کر سخت بنانا ۔ (٣) تاروں سے (خصوصاً کانٹے دار تاروں سے) گھیرنا ۔ (٤) بجلی کا تار لگانا ۔ (٥) پرندوں وغیرہ کو تار کے پھندے میں پھانسنا ۔ (٦) تار بھیجنا؛ تار دینا ۔ (٧) (کرکٹ کھیل میں) تار کے حلقے کا گیند کو یا کھلاڑی کو روکنا ۔ (٨) پوت کو تار میں پرونا ۔

**To wire in :** (کسی کام میں) پوری قوت سے لگ جانا؛ سرگرمی سے کرنا ؛ ایڑی چوٹی کا زور لگا دینا؛ پوری قوت صرف کر دینا ۔

**To wire into :** شوق کے ساتھ کسی کام میں لگ جانا ۔

**Wire agency : (n)** خبر رساں ایجنسی جو اخبار، رسالہ وغیرہ کو خبریں بذریعہ تار بھیجتی ہے ۔

**Wire-bar : (n)** دھات (خصوصاً تانبا) کی سلاخ جس سے تار بنتا ہے ۔

**Wire-bird : (n)** سنٹ ہلینا (St Helena) کے جزیروں میں پایا جانے والا پلور (Plover) ۔

**Wire-bridge : (n)** (١) معلق پل (جو تاروں کے سہارے رہتا ہے) ۔ (٢) (برقیات) برقی پل جس میں ایک تار اور درجہ دار پیمانہ لگا رہتا ہے ۔

**Wire-brush : (n)** تار کا بنا برش ۔

**Wire-cloth : (n)** تار کی جالی ۔

**Wire-coat : (n)** (بعض کتوں کا) نہایت سخت اور گھنا بال ۔

**Wire-copy : (n)** (خبر کی) نقل جو اخبار؛ جریدہ یا ریڈیو وغیرہ کو بذریعہ تار بھیجی جاتی ہے ۔

**Wire-cut : (v)** تار سے کاٹنا ۔

**Wire-cutter : (n)** (١) تار کاٹنے کا آلہ ۔ (٢) وہ شخص جو تاروں کو کاٹنے پر مامور ہو (خصوصاً جنگ میں)۔

**Wire-dancer : (n)** تار پر ناچنے والا ۔

**Wire-draw : (v)** (١) (شاذ) تار کھینچنا؛ تار بنانا ۔ (٢) کھینچنا؛ لمبا کرنا ۔ (٣) پانی یا بھاپ کو چھوٹے چھید سےگزارنا تاکہ دباؤ کم ہو جائے ۔ (٤) (مجازاً) (کسی بات کے بیان کرنے یا دلیل کے پیش کرنے میں) حد سے زیادہ باریکی سے کام لینا؛ طول دینا؛ ہلکا کرنا ۔

Wire-drawer : (n) تار کش؛ تار بنانے والا ۔

Wire-drawing : (n) تارکشی؛ تار بنانا ۔

Wire-drawn : (a) (۱) طول دیا ھوا؛ نازک؛ مہین؛ دقیق ۔ (۲) (پانی یا بھاپ) چھوٹےچھید سےگزارا ھوا ۔ (۳) کمزور؛ باریک ۔

Wire-edge : (n) (۱) چاقو وغیرہ کی دھار پر دھات کی باریک پٹی جو سان چڑھانے سے کبھی کبھی پیدا ھو جاتی ھے ۔ (۲) سکے کا باریک اٹھا ھوا کنارہ ۔

Wire-entanglement : (n) (فوج) حصار تار؛ دشمن کے حملوں سے محفوظ رہنے کےلئےالجھے ھوئے تار کی باڑ ۔

Wire-gauge : (n) (۱) تار پیمانہ؛ تار یا چادر کی موٹائی ناپنے کا پیمانہ ۔ (۲) تار کا پیمانہ ۔

Wire-gauze : (n) (تار کی) جالی ۔

Wire-glass : (n) شیشہ جس کے اندر تار کی جالی جما دی جاتی ھے ۔

Wire-grass : (n) بعض قسم کی گھاس یا پودے جس کا ڈنٹھل بہت باریک ھوتا ھے ۔

Wire-grub : (n) (۱) بعض نقصان رساں کیڑوں کاپھل روپ ۔ (۲) دیکھو Wire-worm ۔

Wire-gun : (n) تار توپ (جسے ایک نلکی پر تار لپیٹ کر بناتے ہیں) ۔

Wire-hair : (n) تار کی طرح سخت بالوں والا کتا ۔

Wire-haired : (a) تار کی طرح سخت بالوں والا ۔

Wire-indicator : (n) تارنما ۔

Wire-mark : (n) وہ نشان جو کاغذ پر موٹائی میں فرق کی وجہ سے پڑ جاتا ھے ۔

Wire-money : (n) چاندی کا مڑا ھوا تار جو پہلے بطور سکہ رائج تھا ۔

Wire-nail : (n) کیل جو تار سے بنتی ھے ۔

Wire-netting : (n) (تارکی) موٹی جالی ۔

Wire-photo : (n) تار فوٹو ۔

Wire-pull : (v) ریشہ دوانی کرنا؛ خفیہ اثرات سے کام لینا؛ جوڑ توڑ کرنا ۔

Wire-puller : (n) ریشہ دوانی کرنے والا؛ خفیہ اثرات سے کام لینےوالا؛ جوڑتوڑ کرنے والا؛ سیاست داں ۔

Wire-pulling : (n) ریشہ دوانی؛ جوڑ توڑ ۔

Wire-recorder : (n) مقناطیسی تار کے ذریعے ریکارڈ کرنے والا ۔

Wire-rod : (n) دھات کی چھڑ جس سے تار بنایا جاتا ھے ۔

Wire-room : (n) وہ مکان یا کمرہ جہاں جائز تجارت کےپردے میں جوا کھیلا جاتا ھے ۔

Wire-rope : (n) تار کی رسی ۔

Wire-ropeway : (n) ٹراموے جو تار کے رسے کے سہارے چلتا ھے ۔

Wire-saw : (n) ایک قسم کا آرا جس کا کاٹنے والا حصہ تار کا بنا ھوتا ھے ۔

Wire-service : (n) خبر رساں ایجنسی جو اخبار، رسالہ وغیرہ کو خبریں بذریعہ تار بھیجتی ھے ۔

Wire-side : (n) (کاغذ سازی میں) وہ سطح جو قالب کی طرف ھوتی ھے ۔

Wire-silver : (n) خام چاندی جو تار کی شکل میں ملتی ھے ۔

Wire solder : (n) تار کی شکل کا ٹانکا (Solder) ۔

Wire-stem : (n) کرم کلہ، گوبھی وغیرہ کی ایک بیماری ۔

Wire-stretcher : (n) تار کو تاننے کا ایک آلہ ۔

Wire-tail : (n) ایک قسم کی بطخ ۔

Wire-tap : (v) برقی پیام اڑا لینا ۔

Wire-tap : (n) (۱) برقی پیام اڑا لینا ۔ (۲) بیچ سے برقی پیام اڑا لینے کی ایک ترکیب ۔

Wire-tap : (a) بیچ سے اڑایا ھوا (پیام) ۔

Wire-tapper : (n) (۱) وہ شخص جو تلغرافی یا ٹیلیفون پر دی ھوئی خبر، پیام یا گواہی کو اڑا لیتا ھے ۔

(۲) وہ فریبی جو درمیان سے پیام اڑا لینے کا دعویٰ کرتا ھے ۔

Wire-tapping : (n) ٹیلیفون پر کن سوئیاں لینا ۔

Wire-twist : (n) مروڑا اور جوڑا ہوا تار جس سے بندوق کی نال بنتی ھے ۔

Wire-walker : (n) تار کی رسی پر نٹ کا تماشا دکھانے والا ۔

Wire-wheel : (n) (۱) گھومنے والے تار کا برش ۔ (۲) موٹر کا پہیا جس میں تاروں کا آرا لگا رہتا ھے ۔

Wire-wool : (n) تار کی مہین جالی جس سے برتن مانجھتے ہیں ۔

Wire-work : (n) (۱) تار سازی؛ تار کا کام ۔ (۲) تار سازی کا کارخانہ ۔ (۳) تار کا جال ۔ (٤) تار پر نٹ کا تماشا دکھانا ۔

Wire-worker : (n) تار کے رسے بنانے والا ۔

Wire-worm : (n) (۱) بعض نقصان رساں کیڑوں کا پہل روپ ۔ (۲) تار حشرہ ۔ (۳) جگالی کرنے والے جانوروں کے پیٹ کا ایک کیڑا ۔

Wire-wound gun : (n) دیکھو Wire-gun

Wire-wove : (a) (۱) عمدہ قسم کا (کاغذ) ۔ (۲) جالی کا بنا ہوا ۔

Wired : (a) (۱) تار سے کسا یا مضبوط کیا ہوا؛ تار دے کر سخت کیا ہوا؛ تار دیا ہوا ۔ (۲) تار لگا ہوا؛ باڑ لگا ہوا ۔ (۳) تار سے باندھا ہوا ۔

Wired wireless/-radio : (n) تاروں ملا وائرلیس ۔

Wireless : (a) لاسلکی؛ بے تار کا؛ وائرلیس ۔

Wireless : (n) (۱) لاسلکی پیام یا خبر ۔ (۲) لاسلکی کا طریقہ یا نظام ۔ (۳) لاسلکی پیغام وصول کرنے کی مشین ۔ (٤) ایک قسم کا نیلا رنگ ۔

Wireless : (v) لاسلکی (پیام یا خبر) بھیجنا؛ لاسلکی کے ذریعہ بھیجنا ۔

Wireless apparatus : (n) آلۂ لاسلکی ۔

Wireless message : (n) لاسلکی پیام ۔

Wireless telegraph : (n) لاسلکی تلغراف ۔

Wireless telegraphy : (n) لاسلکی پیام رسانی ۔

Wireless telephone : (n) لاسلکی ٹیلیفون ۔

Wirelessly : (adv.) لاسلکی کے ذریعے؛ ریڈیو کے ذریعے ۔

Wirelessness : (n) لاسلکی ہونا ۔

Wirelike : (n) تار جیسا؛ تارنما ۔

Wireman : (n) بجلی کا تار لگانے یا مرمت کرنے والا ۔

Wirer : (n) (۱) تار لگانے یا برقی تار مرمت کرنے والا ۔ (۲) تار کا پھندا لگانے والا ۔

Wiresmith : (n) تار ساز (خصوصاً وہ جو ہاتھ سے پیٹ کر بناتا ھے) ۔

Wireway : (n) (۱) برقی تار کی نالی ۔ (۲) ریل کی پٹری جو تاروں کی بنی ہوتی ھے ۔ (۳) دیکھو Wire rope-way ۔

Wirily : (a) بہت مضبوطی کے ساتھ؛ مستعدی اور چستی سے ۔

Wiriness : (n) مضبوطی؛ مستعدی اور چستی ۔

Wiring : (n) (۱) تار لگانے یا استعمال کرنے کا کام؛ تار بندی ۔ (۲) تاروں کا نظام ۔ (۳) جانوروں کی کھال کو تار کے ذریعے کھڑا کرنے کا طریقہ ۔

Wiring diagram : (n) (گھر میں) برقی تار لگانے کا نقشہ ۔

Wirra : (int.) [Irish 'a muire'.] ماتم، تکلیف یا تشویش ظاہر کرنے کا حرف فجائیہ ۔

Wirrah : (a) [Native name in Australial.] ایک قسم کی غذائی مچھلی ۔

Wirricow : (n) (۱) ڈراؤنا؛ ہَوّا ۔ (۲) (مجازاً) دبلا پتلا ڈراؤنا شخص ۔

Wiry : (a) (۱) تار کا بنا ہوا؛ تار کی شکل کا ۔ (۲) تار سے مشابہ؛ سخت؛ کڑا ۔ (۳) کمزور اورتنی ہوئی (نبض) ۔ (٤) یکتارا جیسی (آواز)؛ کرخت ۔ (٥) مضبوط اور لچک دار ۔ (٦) گٹھے ہوئے جسم کا؛ بہت مضبوط؛ چست اور مستعد؛ ان تھک ۔

Wis : (v) جاننا؛ معلوم کرنا ۔

Wisconsinite : (n) [f. Wisconsin, a State in U. S. A.] امریکا کی ریاست وسکونین کا باشندہ ۔

Wisdom : (n) [OE. 'wisdom'.] (۱) عقل مندی؛ دانشمندی؛ حکمت؛ دانائی؛ سمجھدارھونا؛ سمجھ ؛ عاقبت اندیشی؛ دور اندیشی ۔ (۲) حکیمانہ اقوال ۔ (۳) علم؛ معلومات ۔

Wisdom tooth : (n) عقل داڑھ؛ دندان عقل؛ ناجذ ۔

To cut one's wisdom tooth : عقل داڑھ نکلنا؛ سن شعور کو پہنچنا ۔

Wise : (n) [OE.] طور طریقہ؛ انداز؛ طرز ۔

Wise : (a) [OE. 'wis'.] (۱) عقلمند؛ عاقل؛ دانا؛ خردمند؛ دانشمند؛ دوراندیش؛سمجھدار۔ (۲) عقلمندوں کا؛ دانشمندانہ؛ عاقلانہ؛ دور اندیشی کا؛ عقل کا ؛ سمجھ کا ۔ (۳) واقف؛ باخبر ۔ (٤) (قدیم) سیانا؛ جادوگر ۔ (٥) دانشمندوں کا سا ۔ (٦) گستاخ؛ بدتمیز ۔

A word to the wise (is enough) : عقلمند کو اشارہ کافی ھے ۔

Wise : (v) (۱) رہبری کرنا؛ راستہ دکھانا ۔ (۲) کسی خاص سمت میں لے جانا ۔ (۳) دکھانا؛ بتانا؛ اشارہ کرنا ۔ (٤) اطلاع دینا؛ باخبر کرنا ۔

To wise up : آگاہ کرنا یا ہونا؛ واقف ہونا؛ بتانا۔

Wise : (Suffix) لاحقہ جس سے adv بناتے ہیں اور طریقے کے معنی دیتے ہیں مثلاً 'Lengthwise, Clockwise' وغیرہ ۔

Wise-crack : (n) (عام) پتے کی بات؛ مذاق؛ بذلہ سنجی ۔

Wise-crack : (v) پتے کی بات کہنا ۔

Wise-cracking : (n) پتے کی بات کہنا ۔

Wise-guy : (n) قابلیت چھانٹنے والا؛ عقلمند بننے والا ۔

Wise man : (n) (۱) عقلمند آدمی ۔ (۲) ساحر؛ جادوگر ۔

The seven wise men : حکمائے ہفت گانہ؛ سات یونانی حکماء جن میں سے ہر ایک کا ایک مقولہ مشہور ھے ۔

Worldly wiseman : دنیاوی عقل رکھنے والا ۔

Wise woman : (n) (۱) جادوگرنی؛ ساحرہ؛ پیش گوئی کرنے والی ۔ (۲) دائی ۔

Wiseacre : (n) [MDu. 'wijsseggher'.] (۱) حکمت چھانٹنے والا؛ عقلمند بننے والا؛ لال بجھکڑ ۔ (۲) (تحقیراً) عقلمند اور فاضل شخص ۔

Wisehead : (n) عقلمند بننے والا؛ حکمت چھانٹنے والا ۔

Wisehearted : (a) صاحبِ ادراک؛ تیز فہم؛ نکتہ رس ۔

Wiselike : (a) مناسب؛ معقول ۔

Wisely : (adv.) عقلمندی سے ۔

Wisent : (n) [G.] جنگلی بیل؛ ارنا بھینسا ۔

Wish : (n) (۱) آرزو؛ تمنا؛ خواہش؛ التجا؛ منشا ۔ (۲) وہ شے جس کی خواہش ہو ؛ مقصود؛ مراد؛ مطلب ۔ (۳) (جمع) نیک خواہشات (دوسروں کے لئے) ۔

Good wishes : نیک خواہشات؛ دعائے خیر ۔

To one's wish : خواہش کے مطابق؛ حسب منشا ۔

Wish : (v) [OE. 'wyscan'.] (۱) تمنا کرنا؛ آرزو کرنا ۔ (۲) چاہنا؛ خواہش کرنا؛ طلب کرنا ۔ (۳) بھلا یا برا چاہنا ۔ (٤) کہنا (خیرمقدم یا خدا حافظ) ؛ دینا (دعا، بد دعا) ۔

Wish fulfillment : (n) خواہش پوری ہونا (علامتی طور پر مثلاً خواب، خیالی پلاؤ وغیرہ میں) ۔

Wish-wash : (n) [Reduplication of wash] (۱) کوئی پینے کی چیز جو بہت پتلی ہو؛ دھوون یا پانی سا شوربہ وغیرہ ۔ (۲) پھیکی، بےمزہ گفتگو ۔

Wisher : (n) چاہنے والا؛ تمنا رکھنے والا ۔

Wishful : (a) (۱)آرزومند؛ خواہشمند ۔ (۲) تمنائی؛ تخیلی؛ تصوراتی ۔

Wishful thinker : (n) تخیلی آرزوؤں کا شکار ۔

Wishful thinking : (n) (۱) تخیلی آرزو ۔ (۲) خواہش کا پوار ہونا (خواب، خیالی پلاؤ وغیرہ میں) ۔

Wishfully : (adv.) آرزومندانہ؛ خواہش کرتے ہوئے ۔

Wishfulness : (n) - آرزومند ہونا؛ خواہشمندی ؛ آرزومندی -

Wishing : (n) آرزو؛ آرزو کرنا؛ خواہش -

Wishing : (a) خواہش پوری کرنے کی قوت رکھنے والا -

Wishing bone : (n) مرغ کے سینے کی دو شاخی ہڈی جس کو دو شخص اپنی طرف کھینچتے ہیں اور جو لمبا ٹکڑا توڑ لیتا ہے وہ اپنی خواہش میں (جادو سے) کامیاب ہوتا ہے -

Wishing cap : (n) جادو کی ٹوپی جس کے پہننے سے مراد پوری ہو جاتی ہے -

Wishmay : (n) [ON. 'Oskmaer'.] والکیری (Valkyrie) -

Wisht : (a) [Origin unkn.] (۱) عجیب؛ بھیانک؛ ہیبت ناک - (۲) اداس؛ افسردہ؛ ملول - (۳) بے نور؛ بیمار -

Wishtonwish : (n) [Imitative.] شمالی امریکا کا ایک قسم کا کتا -

Wishy-washily : (adv.) بے لطف طور پر -

Wishy-washiness : (n) پھیکاپن؛ بے لطفی؛ بیرنگی -

Wishy-washy : (a) - (۱) پانی سا؛ دھوون سا (شوربا وغیرہ) - (۲) پھیکی؛ بے مزہ (گفتگو) - (۳) کمزور؛ بہت ہلکا یا پتلا -

Wisket : (n) ٹوکری -

Wisp : (n) [ME.] (۱) گھاس وغیرہ کا چھوٹا سا پولا؛ مٹھا - (۲) گھاس کا گچھا یا گٹھا (جلانے کے لئے) - (۳) اگیا بیتال ؛ غول بیاباں - (٤) کاغذ کا پلندا - (٥) (کپڑوں کا ) انبار - (٦) کسی چیز کا پتلا، تنگ باریک ٹکڑا - (۷) چھوٹی جھاڑو؛ مورچھل - (۸) جھنڈ (چھوں کا ) -

Wisp : (v) (۱) (گھاس کے پولے سے) کھریرا کرنا (گھوڑے وغیرہ کے) - (۲) شکن ڈالنا؛ مروڑنا -

Wispily : (adv.) مبہم طور پر؛ غیر واضح طور پر -

Wispiness : (n) ابہام؛ بے شکلی -

Wispish : (a) پولے کی طرح کا؛ مٹھے کی طرح کا -

Wispy : (a) پولے جیسا؛ مبہم؛ بے شکل؛ غیر واضح -

Wissel : (v) [ME.] (۱) (اسکاچستان) وہ رقم جو واجب الادا رقم سے زائد ہو اور ادا کرنے والے کو لوٹا دی جائے - (۲) بدلہ؛ جزا -

Wist : (v) جاننا -

Wist : (n) قدیم سسکس کا زمین ناپنے کا ایک پیمانہ -

Wistaria/Wisteria : (n) [mod. L., f. name Caspar Wistar, an American anatomist'.] وسٹاریا؛ ایک قسم کا پھلی دار درخت جس میں زرد سرخ پھول ہوتے ہیں -

Wistful : (a) (۱) خواہش مند؛ آرزومند؛ متمنی؛ پُر حسرت؛ حسرت بھرا - (۲) فکر میں ڈوبا ہوا؛ سوچ میں پڑا ہوا؛ غور و فکر کا -

Wistfully : (adv.) (۱) حسرت سے - (۲) غور و فکر کے انداز سے -

Wistfulness : (n) (۱) پُرحسرت ہونا؛ حسرت کی حالت - (۲) غور و فکر کی حالت -

Wistiti : (n) [Fr. 'ouistiti'.] جنوبی امریکا کا ایک بندر؛ مرکٹ -

Wit : (n) [OE. 'wit (t)'] (۱) سمجھ؛ عقل ؛ فہم - (۲) نکتہ سنجی؛ بذلہ سنجی؛ اعلیٰ ظرافت؛ لطیف ظرافت - (۳) لطیفہ؛ لطیف فقرہ - (٤) نکتہ سنج؛ بذلہ سنج - (٥) صلاحیت؛ ذہانت؛ ذکاوت؛ زیرکی؛ تیزفہمی؛ فراست؛ دقیقہ رسی - (٦) (شاذ) شعور؛ تمیز؛ قوت فیصلہ - (۷) ذہین آدمی؛ عالم شخص - (۸) ظریف الطبع شخص -

At one's wit's end : سخت چکر میں؛ ایسی حالت میں کہ عقل گم ہو یعنی کام نہ دیتی ہو -

In (one's right) wit : صحیح الدماغ؛ صحیح العقل ؛ عاقل -

Out of (one's) wit : (۱) بدحواس؛ بوکھلایا ہوا - (۲) پاگل؛ دیوانہ -

The wit of man : عقلِ انسانی؛ قوتِ ادراک -

To bring (drive) to one's wit's end : سخت چکر میں ڈال دینا -

To have one's wits about one : چوکس ہونا؛ سمجھدار ہونا -

To have the wit to : تمیز رکھنا؛ شعور رکھنا ۔

To live by one's wits : طرح طرح کی چالاکیوں سے روزی کمانا ۔

Wit : (v) [OE. 'witan'.] جاننا؛ واقف ہونا؛ علم رکھنا ۔

God wot : خدا جانتا ہے ۔

I wot : میں اچھی طرح جانتا ہوں ۔

Let wit : (قدیم) آگاہ کرنا ۔

To wit : یعنی ۔

Wit : (v) (۱) (یک وقتی لفظ) نکتہ سنج بننا ۔ (۲) (یک وقتی لفظ) (کسی کو) نکتہ سنج کہنا ۔

Witan : (n) [OE.] اینگلو سیکسن کے زمانے کی قومی کونسل کے ارکان یا خود وہ قومی کونسل ۔

Witch : (n) [OE. 'wicca'.] جادوگر؛ ساحر ۔

Witch : (n) [OE. 'wicce'.] (۱) جادوگرنی؛ ساحرہ ۔ (۲) (مجازاً) دلرباعورت؛ ساحرہ ۔ (۳) بدصورت بڑھیا؛ ڈھڈو ۔ (٤) ایک قسم کا گھونگا ۔ (٥) کرگھے کا ایک پرزہ جس کے ذریعے چھوٹے چھوٹےنقش ونگاربنائے جاتے ہیں ۔ (٦) بطریل؛ ایک بحری پرندہ جس کے پَر سیاہ و سفید اور بازو لمبے ہوتے ہیں ۔ (۷) ایک قسم کا پروانہ ۔

As nervous as a witch : بہت بے چین (شخص) ۔

Old witch : بد صورت بڑھیا؛ ڈھڈو ۔

The witch is in it : یہ مسحور ہے ۔

Witch/Wych : (n) [OE. 'wice'.] ان متعدد درختوں میں سے کوئی جن کی شاخیں لچکدار ہوتی ہیں ۔

Witch : (n) [Origin unkn.] ایک قسم کی چپٹی مچھلی ۔

Witch : (v) [OE. 'wiccian'.] (۱) جادو کرنا؛ مسحور کرنا ۔ (۲) (مجازاً) لبھانا ۔ (۳) دیکھو Dowse ۔

Witch : (a) سحر سے متعلق؛ ساحرانہ؛ جو جادو کے خلاف استعمال ہو ۔

Witch ball : (n) شیشے کا کھوکھلا گولا جو اٹھارھویں صدی عیسوی میں بدروحوں سے محفوظ رہنے کے لئے کھڑکیوں پر لٹکا دیا جاتا تھا ۔

Witch bell (s) : (n) جنگلی سنبل ۔

Witch-doctor : (n) طلسم گر؛ جادوگر؛ ساحر ۔

Witch-doctress : (n) جادوگرنی؛ ساحرہ ۔

Witch-finder : (n) جادوگرنیوں کی تلاش یا ان کے خلاف شہادت ڈھونڈنے والا ۔

Witch-fire : (n) دیکھو Corposant

Witch-grass : (n) (۱) ایک قسم کی امریکی گھاس ۔ (۲) دوب (گھاس) ۔

Witch-hat : (n) جادوگرنی کی ٹوپی؛ ہیٹ جس کی چندیا مخروطی اور چھجا چپٹا ہوتا ہے ۔

Witch hazel/Wych : (n) (۱) ایک درخت ۔ (۲) شمالی امریکا کی ایک جھاڑی ۔

Witch-hunt : (n) (۱) جادوگروں کی تلاش اور ایذا رسانی ۔ (۲) سیاسی مخالف کے خلاف تفتیش یا جدوجہد جو مفاد عامہ کے تحفظ کے درپردہ کی جائے ۔

Witch-hunter : (n) (۱) جادوگروں کو تلاش کرنے اور ایذا پہنچانے والا ۔ (۲) مخالف کے خلاف تفتیش یا تنظیمی جدوجہد کرنے والا ۔

Witch-hunting : (n) (۱) جادو گروں کی تلاشی کرنا یا ایذا پہنچانا ۔ (۲) (سیاسی) مخالف کے خلاف تفتیش کرنا ۔

Witch-knot : (n) (۱) گرہ دار یا الجھے ہوئے بال (جو جادو گرنیوں نے بنائے ہوں) ۔ (۲) دیکھو Witches' Besom ۔

Witch-lock : (n) گرہ دار یا الجھے ہوئےبال (جو جادوگرنیوں نے بنائے ہوں) ۔

Witch-mark : (n) جسم پر کا داغ جس کے ذریعے جادوگرنیوں کو پہچانا جاتا تھا ۔

Witch-monger : (n) وہ شخص جو جادوگرنیوں سے تعلق رکھتا ہو یا جادوگری پر یقین کرتا ہو ۔

Witch-moth : (n) بعض قسم کے پتنگے ۔

Witch of Agnesi : (n) (ریاضیات) سطح انحنا ۔

Witch-stick : (n) دیکھو Dowsing-rod

Witch-weed : (n) ایک طفیلی پودا ۔

Witchcraft : (n) [OE. 'wiccecraeft'.] (۱) جادو؛ سحر ۔ (۲) (مجازاً) جادو؛ دلکشی؛ دلربائی ۔

Witchen : (n) (Mountain Ash, Elm) بعض قسم کے درختوں کا نام جیسے: Elm اور Mountain Ash وغیرہ ۔

Witchery : (n) (۱) جادوگری؛ سحر ۔ (۲) دلربائی؛ عشوہ طرازی؛ سحر طرازی ۔

Witche's besom/-broom : (n) گھنا گچھا جو بعض سماروغ کی وجہ سے شاخوں پر نکل آتا ھے ۔

Witche's bridle : (n) اسکاچستان میں جادوگرنیوں کی آزار رسانی کے آلات ۔

Witche's butter : (n) بعض قسم کے چپچپے سماروغ یا کائیوں کےنام ۔

Witche's sabbath : (n) سبت الساحرات؛ ایک سالانہ جشن جو آدھی رات کو بھوت پریت اور جادوگر مل کر مناتے ہیں ۔

Witchetty : (n) [Native name.] بعض قسم کے بھونروں کا پهل روپ جسے آسٹریلوی دیسی کھاتے ہیں ۔

Witching : (n) جادو؛ سحر ۔

Witching : (a) (۱) ساحرانہ ۔ (۲) سحر سے متعلق؛ جادوگری سے متعلق ۔ (۳) سحر کا؛ جادو کا (وقت) ۔ (٤) دلربا؛ عشوہ طراز؛ جادو طراز ۔

Witching : (adv.) شوخی سے؛ غمزے سے؛ دلفریبی سے؛ دلربائی سے ۔

Witching-stick : (n) دیکھو Dowsing rod

Witchlike : (a) جادوگرنی جیسا؛ بدصورت؛ بدقوارہ ۔

Witchman : (n) دیکھو Witch-Doctor

Witch's bells : (n) ایک پودا جس میں سرخ یا سفید پھول آتے ہیں گل پنجۂ علی ۔

Witchwoman : (n) جادوگرنی؛ ساحرہ ۔

Witchy : (a) (۱) جادوگرنیوں جیسا؛ بد اندیش ۔ (۲) ساحرانہ ؛ جادوگری کا ۔

Wite/Wyte : (n) [OE.] (تاریخ) الزام؛ سرزنش؛ زجر؛ ملامت؛ نقص ۔

Wite/Wyte : (v) [OE. 'witan'.] الزام لگانا؛ ملامت کرنا؛ مذمت کرنا ۔

Witenagemot : (n) [OE. 'witena gemot'.] اینگلو سیکس قوم کی قومی مجلس شوریٰ یا پارلیمنٹ ۔

Witereden : (n) [OE. 'witeraeden'.] (تاریخ) جرمانہ ۔

Witgat/Witgatboom : (n) [Africa.] جنوبی افریقہ کی ایک جھاڑی یا درخت ۔

With : (prep.) [OE. 'wip'.] (۱) خلاف؛ مقابلےمیں ۔ (۲) ساتھ ۔ (۳) موافقت میں ۔ (٤) لئے ہوئے؛ رکھتےہوئے ۔ (٥) پاس؛ قبضے میں؛ ذمے ۔ (٦) مدد سے؛ ذریعے سے ۔ (۷) سے ۔ (۸) ساتھ ساتھ ۔ (۹) وجہ سے ۔ (۱۰) کے ساتھ ۔ (۱۱) ساتھ ۔ (۱۲) باوجود ۔ (۱۳) معاملے میں ؛ بارے میں ۔ (١٤) دوران ؛ درمیان ۔ (١٥) طرف؛ واسطے؛ خاطر؛ جانب ۔ (١٦) اسی طرف؛ اسی جانب ۔ (۱۷) گھر میں؛ اسی گھر میں ۔ (۱۸) شامل؛ ہمراہ ۔ (۱۹) مع ۔

Dripping with dew : شبنم ٹپکتے ہوئے ۔

Face to face with : مد مقابل؛ آمنے سامنے ۔

It is pouring with rain : بارش ھو رہی ھے ۔

One (day etc.) with another : دیکھو One

One with : متحد؛ ایک ذات ۔

To begin with : پہلے اس کو لیجئے ۔

To be with : اتفاق رائے کرنا؛ متفق ھونا ۔

To break with : قطع تعلق کرلینا ۔

With that : اس پر؛ چنانچہ؛ اس بات پر؛ اس کے ساتھ ہی؛ تب ۔

With this : بعد ازیں؛ پیشتر ؛ اس سے پہلے ۔

**With - : (Prefix)** سابقہ بمعنی "دور" ؛ "پیچھے" ؛ "پہلے" ؛ "بعید"؛ "خلاف" ۔

**With : (adv.)** اضافہ کے طور پر ۔

**With : (n)** دودکش اور دھواں نکلنے کی نالی کے بیچ کی اوٹ ۔

**Withal : (adv.) [Prop. two words with alte']** (۱) اس کے ساتھ ؛ اس کے علاوہ؛ مزیدبرآں؛ بھی؛ نیز ۔ (۲) تاہم؛ باوجود ۔ (۳) اس کے بعد ہی؛ فوراً ہی؛ معاً ۔

**Withal : (prep.)** دیکھو With

**Withamite : (n) [f. H. Witham, the dricoverer.]** اسکاٹ لینڈ میں پائی جانے والی سرخ یا زردی مائل سرخ معدنی شے؛ ایپیڈوٹ (Epidote) ۔

**Withania : (a) [Origin unkn.]** یورپی جھاڑیوں کی ایک جنس ۔

**Withdraw : (v)** (۱) ہٹا دینا؛ کھینچ لینا ۔ (۲) واپس لے لینا؛ اٹھا لینا۔ (۳) واپس لینا(الفاظ، وعدہ وغیرہ) ۔ (٤) ہٹ جانا؛ چلے جانا ۔ (٥) (روپیہ وغیرہ بینک سے یا اصل سے) نکال لینا ۔ (٦) (قانون) ارکان جیوری سے جیوری کو ہٹا دینا تاکہ عدالتی کاروائی ختم ہو جائے ۔ (۷) نکال دینا؛ (کسی زمرے یا گروپ سے) الگ کر دینا ۔

**Withdraw : (n)** واپسی؛ علیحدگی ۔

**Withdrawable : (a)** قابل واپسی؛ جسے ہٹایا جاسکے ۔

**Withdrawal : (n)** (۱) ہٹانا یا ہٹایا جانا ۔ (۲) واپسی؛ واپس لینا یا لیا جانا؛ پس قدمی ؛ باز خواست ۔ (۳) ہٹنا؛ علیحدگی ۔ (٤) موقوفی؛ ترک ۔ (٥) واگذاشت ۔ (٦) منشیات ترک کرنا ۔

**Withdrawal symptoms : (n)** بعض علامتیں (مثلاً متلی، پسینہ، افسردگی) جو منشیات ترک کرنے سے پیدا ہو جاتی ہیں ۔

**Withdrawer : (n)** (۱) واپس لے لینے والا ۔ (۲) (اسکاچستان) وہ شخص جو سترھویں صدی عیسوی میں قومی کلیسا کی اطاعت نہ کرتا تھا ۔

**Withdrawing : (n)** ہٹنا؛ واپس لینا ۔

**Withdrawing : (a)** ہٹنے والا؛ کنارہ کشی اختیار کرنےوالا ۔

**Withdrawing-room : (n)** دیوان خانہ ۔

**Withdrawment : (n)** (شاذ) دیکھو Withdrawal

**Withdrawn : (a)** (۱) الگ کیا ہوا ؛ علیحدہ کیا ہوا ۔ (۲) گوشہ نشین؛ الگ تھلگ رہنے والا؛ گوشہ گیر ۔

**Withdrawnness : (n)** علیحدگی؛ گوشہ نشینی ۔

**Withe/With : (n) [OE. 'withthe'.]** (۱) لچیلی شاخ خصوصاً بید کی جس سے گٹھے باندھتے ہیں ۔ (۲) بید ۔ (۳) جمیکا کا بیلوں والا ایک پودا ۔ (٤) شاخ بید سے مشابہ بعض آہنی اوزار ۔

**Withe : (v)** (۱) شاخ بید سے لپیٹنا یا باندھنا ۔ (۲) شاخ بید کے پھندے سے ہرن کو پھنسانا ۔

**Withe :** دیکھو With

**Wither : (n)** (چائے کی تیاری میں) پتیوں کا مرجھانا ۔

**Wither : (v) [apparently Var. of weather.]** (۱) خشک ہو جانا؛ مرجھا جانا؛ پژمردہ ہونا ۔ (۲) (جانوروں کا) لاغر اور کمزور ہو جانا ۔ (۳) (آدمی یا بے جان چیزوں کا) انحطاط پذیر ہونا؛ کمہلانا؛ ناتواں ہو جانا ۔ (٤) (چائے کی پتیوں کو) گرم کرنے سے پہلے سکھانا ۔ (٥) خشک کر دینا؛ مرجھا دینا ۔ (٦) (جسم یا جسمانی طاقت کو) گھلا دینا ۔ (۷) مفلوج کر دینا؛ چکرا دینا ۔

**Withered : (a)** (۱) مرجھایا ہوا؛ خشک؛ پژمردہ؛ سوکھا ہوا؛ مریل؛ لاغر؛ گھلا ہوا ۔ (۲) ناتواں؛ کمزور؛ سوکھے ہوئے چہرے کا ۔

**Withered leaf : (a)** بھورا مائل نارنجی رنگ ۔

**Witheredly : (adv.)** مرجھاکر؛ سوکھ کر؛ کمزوری کےساتھ ۔

**Witheredness : (n)** پژمردگی؛ مرجھاہٹ؛ لاغری؛ کمزوری؛ ناتوانی ۔

**Withering : (a)** (۱) تباہ کن؛ خاک میں ملانےوالا ۔ (۲)پژمردہ؛ جان کاہ؛ افسردہ کن ۔

**Witheringly : (adv.)** پژمردگی سے ۔

**Witherite : (n) [f. name W. Withering.]** خام بیریم کاربونیٹ ۔

**Withernam : (n) [AL. 'withernamium'.]** (۱) (تاریخ) (واگذاشت قرقی میں) عوضی قرقی ۔ (۲) قرض کے لئے قرقی کا ایک طریقہ جو بعض جگہ رائج تھا ۔

Withers : (n) (۱) گھوڑے کا مدو؛ شانہ ۔(۲) احساس؛ جذبہ ۔

My withers are unwrung : میں الزام سے بری ہوں ۔

Withershins/Widdershins : (adv.) [MLG weddersin(ne)s'.] (اسکاچستان) سورج کی رفتار یا گھڑی کی رفتار کے مخالف رخ پر (جو منحوس سمجھا جاتا ہے)۔

Withertip : (n) (نباتیات) شاخوں یا پتیوں کے سرے کا مرجھا جانا؛ پژمردہ راس ۔

Withertop : (n) سن کی ایک بیماری ۔

Withhold : (v) (۱) روکنا؛ باز رکھنا؛ روکے رکھنا ۔ (۲) (دوسرے کی چیز) اپنے قبضے میں رکھے رہنا ۔

To withhold one's hand/-hold : کوئی کاروائی نہ کرنا ۔

Withholder : (n) روکنے والا؛ باز رکھنے والا ۔

Withholding : (n) تنخواہ یا آمدنی سے انکم ٹیکس کاٹ لینا ۔

Within : (adv.) [Late OE. 'withinnan'.] (۱) اندر؛ گھر کے اندر؛ اندر سے؛ اندرونی طور پر ۔ (۲) داخلی طور پر؛ دماغ؛ روح یا دل میں ۔ (۳) حد کے اندر؛ دائرے کے اندر ۔

Within : (prep.) (۱) اندر؛ میں ۔ (۲) اندر ہی؛ قریب؛ زدمیں ۔ (۳) دل میں؛ روح میں ۔

Within oneself : خیال میں؛ ذہن میں ۔

Within oneself, itself etc : (۱) خود مختارانہ ۔ (۲) خود سے اپنے آپ ۔ (۳) اپنی صلاحیت کے اندر ۔

Within : (a) اندرونی؛ داخلی ۔

Within : (n) (۱) دو پاؤں اندر ۔

Within board : (adv.) جہاز کے اندر ۔

Within call : (adv.) بہت قریب؛ نزدیک؛ جہاں تک آواز پہنچ سکے ۔

Within doors : (adv.) گھر کے اندر ۔

Within hearing : (adv.) جہاں سے سنا جاسکے ۔

Within reach : (adv.) جہاں تک ہاتھ پہنچ سکے؛ مقدور میں؛ پہنچ میں ۔

Within oneself : (a) آزاد بالذات ۔

Within sight : (adv.) حد نظر کے اندر؛ جہاں تک نظر پہنچ سکے ۔

Withinside/Withinsides : (adv.) (۱) اندر؛ اندر کی طرف ۔ (۲)دیکھو Indoors ۔

Withinside : (prep.) دیکھو Inside

Withness : (n) رفاقت؛ قرب؛ نزدیکی؛ ساتھ؛ ربط ۔

Without : (adv.) [Late OE. 'withutan'.] (۱) باہر ۔ (۲) باہر کی طرف ۔

Without : (prep.) (۱) باہر؛ خارج ۔ (۲) بغیر؛ بلا؛ بے ۔ (۳) بوجہ یا بصورت عدم موجودگی ۔ (٤) (عام) چینی کے بغیر (شراب)۔

Without : (conj) تاوقتیکہ؛ جبتک کہ ۔

Without : (n) باہری مقام یا خطہ؛ باہر کا رخ؛ ظاہر؛ خارجی ذریعہ ۔

Those (that are) without : کسی حلقے وغیرہ کے باہر کا شخص؛ بیرونی ۔

Without book : (adv.) بغیر اختیار کے؛ زبانی؛ بغیر کتاب کے ۔

Without doors : (adv.) (۱) زیر آسمان؛ کھلی ہوا میں ۔ (۲) کسی حلقے یا جماعت سے باہر ۔

Without doors : (a) (۱) بیرونی؛ خارجی؛ باہر کا ۔ (۲) زیر آسمان؛ کھلی ہوا میں ۔

Without doubt : (adv.) بلاشبہ؛ یقیناً ۔

Without end : (a) غیر محدود؛ لامتناہی ۔

Without prejudice : (adv.) "موجودہ حقوق وغیرہ کو نقصان پہنچائے بغیر" (معاملہ کرتے وقت یہ فقرہ کہتے ہیں جس سے مرادیہ ہے کہ اگر معاملہ طے نہ ہو تو جو کچھ کہا یا تحریر کیا جائے

وہ کسی فریق کے حال میں مضر نہیں ہو سکتا اور نہ وہ بطور شہادت پیش ہو سکتا ہے)۔

Without success : (adv.) ناکامیابی کے ساتھ۔

Withouten : (prep.) دیکھو Without

Withstand : (v) [OE. 'wipstandan'.] (۱) مقابلہ کرنا؛ مزاحمت کرنا۔ (۲) مخالفت کرنا۔(۳) روکنا؛ باز رکھنا۔

Withstander : (n) مقابلہ کرنے والا؛ مزاحمت کرنے والا ۔

Withstandingness : (n) مقابلہ یا مزاحمت کرنے کی قوت یا میلان۔

Withstay : (v) روکنا؛ باز رکھنا؛ مزاحم ہونا ۔

Withwind : (n) [OE. 'wipowinde'.] مختلف قسم کی بیلیں ۔

Withy : (n) [OE. 'wipig'.] (۱) بید ۔ (۲) بید کی لچکیلی شاخ ۔

Withy : (a) پھرتیلا؛ مستعد ۔

Withywind : (n) دیکھو Withwind

Witless : (a) (۱) غبی؛ بیوقوف ۔(۲) کمزور؛ بودا؛ مخبوط؛ سودائی ۔ (۳) غیر ذی فہم؛ تھس؛ غیر مدرک؛ کند ذہن ۔(٤) بے خبر؛ ناواقف ۔

Witlessly : (adv.) بیوقوفی سے؛ کند ذہنی سے ۔

Witlessness : (n) کند ذہنی؛ بیوقوفی ؛ گاؤدی پن ۔

Witling : (n) خام بذلہ سنج ۔

Witloof : (n) [Du.] چکوری؛ سفید برگ کاسنی ۔

Witness : (n) [OE. 'witnes'.] (۱)گواہی؛ شہادت ۔(۲)تصدیق ۔ (۳) گواہ ؛ شاہد ۔(٤) آنکھ سے دیکھنے والا ۔ (٥) (مجازاً) ضمیر کی آواز ۔ (٦) تصدیق بذریعہ دستخط یا حلف ۔(۷) کوئی چیز جو ثبوت یا شہادت کا کام دے؛ علامت شہادت ۔ (۸) (متنی تنقیدمیں) مسودہ : ابتدائی نسخہ ۔ (۹) شہید (عیسائی)۔

God is my witness that ...... : خدا گواہ ہے کہ ........ ۔

Hostile witness : باغی گواہ ۔

In witness : بطور شہادت؛ تصدیق کے طور پر ۔

To bear (one) witness : تصدیق کرنا؛ شہادت دینا ۔

To bear witness : شہادت ہونا؛ شاہد ہونا؛ تصدیق کرنا؛ گواہ ہونا ؛ ثبوت ہونا ۔

To call to witness/To take- : تصدیق چاہنا ۔

Ultroneous witness : ایسا گواہ جس کا گواہوں کی فہرست میں نام نہ ہو ۔

Witness : (v) (۱) شہادت دینا؛ گواہی دینا؛ تصدیق کرنا؛ گواہ ہونا ۔(۲) ظاہر کرنا ؛ ثبوت ہونا؛ علامت ہونا ۔ (۳) دیکھنا ۔ (٤) دستخط کی تصدیق کرنا ۔(٥) شاہد ہونا ۔(٦) (مجازاً) (جگہ، وقت وغیرہ کا کسی واقعہ وغیرہ سے) لگاؤ رکھنا؛ محل یا مقام وقوع ہونا ۔

Witness : (a) (۱) گواہ کا؛ گواہ یا گواہی سے متعلق ۔ (۲) سیوانہ یا نشان کا کام دینے والا ۔

Witness action : (n) مقدمہ جس میں گواہ کی ضرورت ہو ۔

Witness-box : (n) گواہ کا کٹہرہ؛ عدالت میں گواہوں کے کھڑے ہونے کی جگہ ۔

Witness corner : (n) کونی کھمبا یا یادگار جو پیمائش (سروے) کرنے والے ناقابل رسائی جگہوں کے لئے حوالے کے طور پر استعمال کرتے ہیں ۔

Witness-stand : (n) عدالت میں وہ چبوترہ یا جگہ جس پر گواہ گواہی دیتے وقت کھڑا ہوتا ہے ۔

Witnessed : (a) تصدیق شدہ ۔

Witney : (n) [Witney, a town in Oxfordshire.] (۱) ایک قسم کا دبیز اُونی کپڑا جس سے کمبل بنتا ہے ۔ (۲) ایک قسم کا نرم اُونی کپڑا جس سے اوورکوٹ بنتا ہے ۔

Witted : (a) دانشمند ؛ عقلمند ؛ بذلہ سنج ۔

Wittedness : (n) عقلمندی ؛ دانشمندی ؛ بذلہ سنجی ۔

Witter : (n) [OE.] (کرلنگ کھیل میں) شی (نشان) جس پر گیند ماری جاتی ہے ۔

Witter : (n) [Origin unknown.] (اسکاچستان) دیکھو Barb

Wittering : (n) [ME.'wittering'.] (اسکاچستان) اطلاع؛ علامت؛ نشان۔

Wittichenite : (n) [G. 'wittichenit'.] بسمتھ اور تانبے کا خام سلفائیڈ۔

Witticism : (n) (۱) بذلہ سنجی ؛ لطیف فقرہ ۔ (۲) مسخرے پن کا فقرہ ؛ ٹھٹھول ۔

Witticize : (v) (۱) لطیف فقرہ کہنا؛ لطیفہ کہنا۔ (۲) ٹھٹھول کرنا ؛ فقرہ چست کرنا ۔

Wittily : (adv.) بذلہ سنجی سے ۔

Wittiness : (n) نکتہ سنجی ؛ بذلہ سنجی ؛ ظریف الطبع ہونا ؛ لطیف ظرافت ۔

Witting : (n) (۱) (قدیم) علم ؛ واقفیت ۔ (۲) اطلاع ؛ خبر ؛ تنبیہ۔

Witting : (a) (۱) با علم ؛ با خبر ؛ خبر دار ؛ آگاہ ۔ (۲) شعوری۔

Witting : (adv.) دیدہ و دانستہ ؛ جان بوجھ کر کیا ہوا ۔

Wittingite : (n) [G. 'wittingit'.] ایک معدنی شے ۔

Wittingly : (adv.) دیدہ و دانستہ ؛ جان بوجھ کر کیا ہوا ۔

Wittite : (n) [SW.] ایک معدنی شے $(Pb_5 Bi_6 (S, Se)_{14})$ ۔

Wittol : (n) [Late ME. 'wetewold'.] (۱) زن مرید ؛ قرم ساق؛ دیوث ۔ (۲) نیم مخبوط الحواس شخص۔

Wittol : (a) نیم مخبوط الحواس ؛ بیوقوف ۔

Wittolly : (a) نیم مخبوط الحواس ؛ بیوقوف ۔

Witty : (a) (۱) چالاک؛ ہنرمند ؛ لائق ۔ (۲) بذلہ سنج ؛ نکتہ سنج ؛ ظریف الطبع ۔ (۳) ظریفانہ ؛ نکتہ سنجانہ۔

Witwall : (n) [mod. G. 'wiedewal'.] سبز ہدہد ۔

Wive : (v) [OE. '(ge) wifan'.] (۱) بیوی بنانا ؛ شادی کرنا ۔ (۲) (کسی کی) شادی کرنا ۔

Wivern : (n) (۱) دو پاؤں کے پردار اژدھے کی شکل جو ڈھال پر بناتے ہیں ؛ مار پردار ۔ (۲) دیکھو Wyvern ۔

Wiving : (n) بیوی بنانا ؛ شادی ؛ شادی کرنا ۔

Wiwi : (n) [Maori.] نیوزی لینڈ کا سینٹھا جس سے چھپر وغیرہ بناتے ہیں۔

Wizard : (n) [ME. 'wysard'.] (۱) جادوگر؛ ساحر ۔ (۲) ماہرفن؛ ماہر ؛ ہنرمند شخص ؛ استاد ۔ (۳) طلسم گر ؛ سیانا۔

Wizard : (a) (۱) ساحرانہ ؛ جادوئی قوت رکھنے والا ۔ (۲) جادوگروں سے متعلق ؛ مسحور ۔

Wizardry : (n) (۱) جادوگری ؛ سحر ۔ (۲) ساحرانہ قوت یا اثر۔

Wizen : (a) سوکھے ہوئے چہرے کا ۔

Wizen : (v) [OE.'wisnian'.] (۱) (شاخ، پودا وغیرہ) سوکھ جانا ؛ مرجھا جانا ۔ (۲) سکھا دینا؛ مرجھا دینا ۔ (۳) (چہرے وغیرہ کا) جھریاں پڑ جانا؛ سوکھ جانا۔

Wizened : (a) (۱) (پودا ، پتی وغیرہ) سوکھا ہوا ؛ مرجھایا ہوا ۔ (۲) (انسان یا جانور) سوکھے ہوئے چہرے کا؛ چھوارا سا ۔

Wizzled : (a) سوکھا ہوا ؛ مرجھایا ہوا ؛ چھوارا سا ۔

Wo : (n) [Var. of WHO.] (۱) باز کو آواز دینے کا لفظ ۔ (۲) بس ؛ ٹھہرجا (گھوڑے کو روکنے کے لئے کہتے ہیں)۔

Wo : (v) گھوڑے کو "بس ، ٹھہرجا " کہنا ؛ روکنا ۔

Woa : (n&v) [Var. of WHOA.] دیکھو Wo

Woad : (n) [OE. 'wad'.] (۱) ووڈ ؛ ایک درخت جس سے نیلا رنگ نکلتا ہے ۔ (۲) نیلا رنگ جو ووڈ سے نکلتا ہے۔

Woad : (v) ووڈ کے رنگ میں رنگنا ۔

Wobbegong : (n) [Native name in New. South Wales.] ایک قسم کی شارک مچھلی۔

Wobble/Wabble : (n) (۱) گردش ؛ ڈگمگاہٹ ؛ لڑکھڑاہٹ ؛ پلٹنا ؛ رنگ بدلنا ؛ تلون کی حرکت ۔ (۲) (جمع) (آسٹریلیا) مویشیوں کی ایک بیماری جو ایک درخت کا پتا کھانے سے ہو جاتی ہے ۔

Wobble/Wabble : (v) [LG.'wabbeln'.] (۱) (ڈگمگاتے ہوئے) چکر کھانا ؛ گردش کرنا ؛ گھومنا (لٹو وغیرہ کا) ۔ (۲) (گولی وغیرہ کا) تھرانا ؛ جھونکے کھانا ۔ (۳) ڈگمگانا؛ لڑکھڑانا ۔ (٤) (مجازاً) تلون سے کام لینا ؛ کبھی کچھ کرنا کبھی کچھ کرنا؛ باربار پلٹا کھانا ؛ بار بار رنگ بدلنا ؛ (نیت، ارادے وغیرہ کا) ڈانواں ڈول ہونا ۔ (٥) (آواز کا) کانپنا ؛ تھرتھرانا؛ لرزنا ۔ (٦) جھونکے کھلانا ؛ اِدھر اُدھر ہلانا ۔

Wobble-saw : (n) ترچھا مدور آرا ۔

Wobbler/Wabbler : (n) (۱) ڈگمگانے والا ؛ لڑکھڑانے والا ۔ (۲) متلون مزاج ؛ غیر مستقل مزاج ؛ ڈانواں ڈول ارادے کا آدمی ۔

Wobbley : (a) لڑکھڑانے والا ؛ ڈگمگانے والا ؛ متلون مزاج؛ غیر مستقل مزاج ۔

Wobbulator : (n) ریڈیو کی جانچ کرنے کا ایک آلہ ۔

Wodge/Wadge : (n) [Expressive alt. of wedge.] ڈھیر ؛ انبار ؛ ابھرا ہوا انبار؛ گانٹھ ۔

Wodgy : (a) ڈھیر جیسا ؛ انبار جیسا ۔

Woe : (int.) [OE.'wa'.] رنج وغم یا ماتم کرنےکاحرف فجائیہ ۔

Woe betide you : آپ کو مشکل یا مصیبت ہو جائے گی (اگر ...... ) ۔

Woe be to us : ہم لوگوں پر لعنت ہو ۔

Woe is him : اس پر لعنت ہے ۔

Woe worth : لعنت ہو ۔

Woe worth me/Woe is me : مجھ پر لعنت ہو ۔

Woe : (n) (۱) غم ؛ الم ؛ رنج ؛ مصیبت ۔ (۲) (جمع) آلام؛ مصائب ۔ (۳) لعنت کہنا ؛ پھٹکار ؛ لعنت ۔

Woe : (a) (اسکاچستان) رنجیدہ؛ ملول؛ غمگین؛ مغموم ۔

Woe-begone : (a) مغموم؛ غمگین ؛ اندوہ گیں ؛ نہایت ملول ۔

Woe-begone : (n) ملول شخص ؛ مغموم آدمی ۔

Woe-begoneness : (n) غمگینی؛ ملال ؛ اندوہناکی ؛ غمناکی ۔

Woeful/Woful : (a) (۱) مصیبت انگیز ؛ المناک ؛ غمناک ۔ (۲) مغموم؛بےحدملول؛ غمگین ۔ (۳) افسوسناک؛ تاسف انگیز ؛ قابل رحم ۔

Woefully : (adv.) غمگینی کے ساتھ؛ المناک طریقے سے ۔

Woesome/Waesome : (a) دیکھو Woeful

Woffler : (n) [ME.'woffle'.] مرمت کرنے والا؛ درست کرنے والا۔

Woft : دیکھو Weft

Wog : دیکھو Wag

Wog : (n) [Short for 'golliwog'.] (تحقیراً) مشرق وسطیٰ کے باشندے ۔

Wog : (n) [Short for 'polliwog'.] ایک مرض زا جرثومہ؛ ضرر رساں جرثومہ ۔

Woggle : (v) دیکھو Waggle

Wogul/Vogul : (n) [Russian 'vogul'.] اگرین (Ugrian) نسل کا ایک قبیلہ ۔

Wohler's law : (n) چیزوں کی مضبوطی کا قانون ( کہ بار یا تناؤ کی تکرار سے مضبوطی کم ہوتی جاتی ہے)۔

Woilie : (n) [Native name in Western Australia.] کنگارو کی ایک قسم۔

Wok : (n) چینی کھانا پکانے کا ایک قسم کا برتن ۔

Woke : (Past.part.) دیکھو Wake

Wold : (n) [OE. 'wald'.] (۱) غیر مزروعہ زمین ؛ میدان ؛ بیہڑ ؛ دشت ۔ (۲) انگلستان کا پہاڑی علاقہ ۔

Wolf : (n) [OE. 'wulf'.] (۱) بھیڑیا ؛ گرگ ۔ (۲) ظالم اور لالچی آدمی ؛ بھیڑیا انسان کی شکل میں ۔ (۳) بے سُرا پن ؛ باجے کے بعض تاروں کی ہم آہنگی ۔ (٤) بھیڑیے کی تصویر ۔ (٥) (علم النجوم) گرگ فلک ؛ سَبُع ۔ (٦) بھیڑیے سے مشابہ دوسرے جانور؛ جنوبی افریقہ کا لگڑبگھا (چرخ) ؛ تسمانیہ کا ایک تھیلی دار جانور ؛ متعدد قسم کی پیٹو مچھلیوں کا نام ۔ (۷) بھوک ؛ قحط ؛ غربت ؛ افلاس ؛ بھکمری ۔ (۸) ندیدوں کی سی بھوک ؛

Wolf-eel : (n) ایک قسم کی خونخوار مچھلی؛ ایک قسم کی بڑی اور پیٹو سمندری مچھلی جو الاسکا سے جنوبی کیلیفورنیا کےساحل پرپائی جاتی ھے ۔

Wolf-fish : (n) ایک قسم کی بڑی اور بسیار خور مچھلی؛ بعض دوسری قسم کی مچھلیاں ۔

Wolf-hound : (n) بھیڑیے کے شکار میں استعمال کیا جانے والا کتّا ۔

Irish wolf-hound : بھیڑیے کے شکار میں کام آنے والا سفید کتا جس کا رواں بہت ملائم ھوتاھے ۔

Russian wolf-hound : سخت بالوں والا بڑا شکاری کتا ۔

Wolf-in-the-tail : (n) مویشیوں کی کمزوری ۔

Wolf-moth : (n) ایک پتنگا جو اناج میں لگ جاتا ھے ۔

Wolf-note : (n) بے سُراپن ۔

Wolf-pack : (n) (۱) دو یا زیادہ آبدوزوں یا جہازوں کا منظم حملہ ۔ (۲) وحشی اور بدتمیز چھوکروں کا مارا مارا پھرنے والا گروہ ۔

Wolf-snake : (n) بعض قسم کے بے ضرر سانپ جن کے دانت لمبے ھوتے ہیں ۔

Wolf-spider : (n) ایک قسم کی مکڑی جو اپنے شکار کو دوڑ کر پکڑتی ھے ۔

Wolf-teeth : (n) (۱) گھوڑے کے اوپر کی ڈاڑھ ۔ (۲) سور کے بچے کا چھوٹا تیز دانت ۔ (۳) (گیتی پگ یا خرگوش کا) نکلا ھوا اگلا دانت ۔

Wolf-tree : (n) جنگلی درخت جس کی قامت اور حالت چھوٹے چھوٹے درختوں کے بڑھنےمیں مانع ھو ۔

Wolf-whistle : (n) عورت کو دیکھ کربجائی جانےوالی سیٹی (مرد کی، جو بطور تحسین بجاتے ہیں) ۔

Wolfachite : (n) [G. 'wolfachit'.] ایک سفید معدنی شے (Ni (As Sb) S) جس میں نکل سلفائیڈ، آرسینائیڈ اور اینٹی مونائیڈ ھوتے ہیں ۔

Wolfeite : (n) [f. Caleb Wroe Wolf an American Crystal logapher.] ایک معدنی شے $(Fe\ Mn)_2\ (Po_4)\ oH$ جو اساسی لوھے کی فاسفیٹ کی بنی ھوتی ھے ۔

شدید بھوک ۔ (۹) ناسور : خصوصاً لیُوپس ۔ (۱۰) مختلف آلات کے نام کے ساتھ آتا ھے ۔ (۱۱) ایک قسم کا مچھلی پکڑنے کا جال ۔ (۱۲) (پارچہ سازی) روئی دھنکنے کی مشین ۔ (۱۳) عیار شخص ۔ (۱٤) ھوشیار تجربہ کار تاجر ۔ (۱۵) چھیلا ؛ رسیا ۔ (۱٦) (عامیانہ) اغلام باز؛ مائل بہ ہم جنس ؛ چیٹی باز ۔ (۱۷) بگاڑنے یا تباہ کرنے والی چیز ۔ (۱۸) بعض بھونروں یا پتنگوں کا پہل روپ ۔ (۱۹) دوسرے درجے کا اسکاؤٹ جس کی عمر کم سے کم آٹھ سال ھو ۔ (۲۰) بات مکھی کا پہل روپ ۔ (۲۱) عیاش ؛ اوباش شخص ۔

A wolf in lamb's skin/-sheep's clothing : ریا کار ؛ رنگا سیار ۔

To cry wolf : جھوٹ موٹ کے خطرے کا اعلان کرنا ۔

To keep the wolf from the door : فاقے سے بچنا؛ کسی نہ کسی طرح پیٹ بھرنا ۔

To see or have seen a wolf : گنگ ھو جانا؛ زبان بند ھوجانا ۔

To wake a sleeping wolf : مصیبت یا پریشانی مول لینا ۔

Wolf : (v) (۱) مربھکے کی طرح کھانا؛ ہڑپ کر جانا؛ نگل جانا ۔ (۲) خطرے کا غلط اعلان کر کے دھوکا دینا ۔ (۳) بھیڑیے کا شکار کرنا ۔ (٤) عورتوں کے پیچھے پھرنا؛ عشق ومحبت کرنا (اوپری طور سے) ۔

Wolf-berry : (n) شمالی امریکا کی ایک جھاڑی ۔

Wolf-call : (n) عورت یا لڑکی کو دیکھ کرتعریف کرنے یا پسند ظاہر کرنے کے لئےمردوں کا سیٹی یا کوئی آواز نکالنا ۔

Wolf-child : (n) وہ بچہ جس کی پرورش بھیڑیا یا کسی دوسرے درندے نے کی ھو ۔

Wolf-cub : (n) بھیڑیے کا بچہ ۔

Wolf-dog : (n) (۱) بھیڑیے کا شکار کرنے والا کتا؛ السائشی کتا؛ آئرستانی تازی کتا ۔ (۲) پالتو کتا اور بھیڑیے سے پیدا ھونے والا کتا؛ گرسگ؛ سگ گلہ؛ دوغلا کتا جس میں بھیڑیے کا میل ھو ۔

Wolfer : (n) (۱) بھیڑیے کا شکار کرنے والا (خصوصاً کھال کےلئے) ۔ (۲) مربھکا؛ پیٹو ۔

Wolffia : (n) [f. the name Johann F. Wolf, a German botanist and physician.] آبی پودوں کی ایک جنس جو پھول دینے والے پودوں میں سب سے چھوٹے سمجھے جاتے ہیں ۔

Wolffian body : (n) [f. name of K.F. Wolff a German embryo-ologist.] میان گردہ؛ ریڑھ دار جانداروں کے بچے کا گردہ ۔

Wolffian duct : (n) میان گردہ قنات؛ قنات ولفی ۔

Wolfian : (a) [f. the name of Christian Wolf, a German Philosopher.] ولف کے فلسفے سےمتعلق ۔

Wolfian : (n) ولف کے فلسفے کا مقلد ۔

Wolfian : (a) [f. the name F.A. Wolf, a German Philosopher.] ایف ۔ اے ۔ ولف یا ھومر کی نظموں کے متعلق؛ اس کے نظریے سے متعلق ۔

Wolfian : (n) ھومر کی نظموں کے متعلق ایف ۔اے ۔ولف کا نظریہ ماننے والا ۔

Wolfish : (a) (۱) بھیڑیا یا بھیڑیوں سے متعلق ۔ (۲) گرگ سیرت؛ بھیڑیے جیسا ۔ (۳) بھیڑیےسے مشابہ ۔ (٤) ظالم اور لالچی؛ حریص؛ بے حد بھوکا؛ کال مارا؛ بھوک سے بیتاب ۔

Wolfishly : (adv.) ندیدوں کی طرح؛ حریصانہ طور پر؛ بھیڑیے کی طرح؛ گرگ سیرتی سے ۔

Wolfishness : (n) حرص؛ ندیدہ پن؛ ظالم اور لالچی ھونا؛ گرگ سیرتی ۔

Wolflike : (a) بھیڑیےجیسا؛ بھیڑیے سےمشابہ؛ گرگ صفت ۔

Wolfling : (n) چھوٹا بھیڑیا؛ بھیڑیے کا بچہ ۔

Wolfram : (n) [f. G. Wolfram, an old miner.] (۱) ایک قسم کی دھات (لوہا اور مینگنیز کے خام ٹنگسٹن کا مرکب ۔ (۲) ٹنگسٹن (دھات) ۔

Wolfram lamp : (n) بجلی کا لیمپ جس میں ٹنگسٹن کا موصل لگا ھوتا ھے ۔

Wolfram-steel : (n) دیکھو Wolfram-lamp

Wolf's-bane : (n) اقونیا (اکونائیٹ)؛ ایک زہریلا پودا؛ میٹھا تیلیا ۔

Wolf's claw : (n) نبات کبریت؛ ایک قسم کا پودا ۔

Wolf's-head/Wolf-head : (n) (۱) بھیڑیے کا سر ، بھیڑیے کے سر کی تصویر ۔ (۲) (قدیم انگلش قانون) اشتہاری مجرم کو پکڑنے کی آواز؛ اشتہاری مجرم ۔

Wolf's-milk : (n) (۱) ایک قسم کا درخت جس میں سے دودھ کی شکل کا کڑوا عرق نکلتا ھے ۔ (۲) بھیڑیے کا دودھ ۔

Wolf's moss : (n) زرد کائی ۔

Wolfskin : (n) (۱) بھیڑیے کی کھال ۔ (۲) بھیڑیے کی کھال کا فرش یا لبادہ ۔

Wolfy : (a) بھیڑیے سے مشابہ؛ گرگ نما ۔

Wollaston doublet : (n) [f. name Sir W.H. Wollaston.] ایک قسم کا کلاں نما شیشہ جو دومستوی محدب شیشوں سے بنایا جاتا ھے ۔

Wollaston wire : (n) پلاٹینم کا بہت باریک تار جو دوربین میں لگایا جاتا ھے ۔

Wollastonite : (n) [f. prec.] کیلسیم کا خام میٹا سلیکیٹ (Metasilicate) ۔

Wollomai : (n) [Native name.] ایک قسم کی مچھلی ۔

Wolve : (v) [f. inflexional stem of WOLF.] (۱) بھیڑیے کی طرح حرکت کرنا۔ (۲) (آرگن کا) بےآہنگ آواز نکالنا ۔

Wolveboon : (n) [Afr.] جنوبی افریقہ کا ایک چھوٹا درخت یا جھاڑی۔

Wolverene/Wolverine : (n) [f. Wolf.] (۱) گلشن؛ ولورین؛ امریکا کا ایک گوشت خوار دودھ پلانے والا جانور جو نیولے کا سا مگر اس سے بڑا ھوتا ھے ۔ (۲) ولورین کا سمور ۔ (۳) میشیگن (Michigan) کے رہنے والوں کا عرفی نام ۔

Woman : (n) [OE. wifmon(n.] (۱) عورت؛ استری ؛ زن ۔ (۲) صنف نسواں ؛ عورت ذات ؛ عورت ۔ (۳) ملکہ وغیرہ کی خواص ۔ (٤) عورتوں کی سی طبیعت رکھنے والا مرد ۔ (٥) نسوانی جذبات ۔ (٦) نسوانیت؛ زنانہ پن ۔ (۷) بیوی؛ زوجہ ۔ (۸) داشتہ؛ آشنا ۔ (۹) سکے کا دوسرا

رخ - (۱۰) (جمع) مباشرت؛ ہم بستری؛ مجامعت -

Country woman : گاؤں والی -

Little woman : بچی؛ بچیوں کو خطاب کرنے کا ایک طریقہ -

New woman : آزاد خیال عورت -

To make an honest woman of : عورت سے ناجائز تعلق پیدا کرنے کے بعد اس سےشادی کرلینا -

To play the woman : رونا یا خوف کا اظہار کرنا -

Woman : (v) (۱) عورتوں کو بحال کرنا - (۲) (تحقیراً) عورت کہہ کر پکارنا - (۳) عورتوں کا سا بنا دینا، رلانا وغیرہ -

Woman : (a) (۱) عورت کا؛ زنانہ - (۲) نسوانی؛ عورتوں کے شایان؛ عورتوں کا -

Woman-boat : (n) کشتی جسے صرف عورتیں استعمال کرتی ہیں -

Woman-chaser : (n) عورتوں کے پیچھے پھرنے والا ؛ دل پھینک -

Woman-child : (n) بچی -

Woman-folk : (n) (۱) مستورات؛ گھر کی عورتیں ؛ صنف نسواں؛ عورتیں - (۲) عورت -

Woman-grown : (n) جوان (عورت)؛ بالغ -

Woman-hater : (n) زن بیزار؛ عورت سے نفرت رکھنے والا -

Woman-house : (n) (اسکاچستان) دیکھو Laundry

Woman-movement : (n) عورتوں کی آزادی یا ان کے حقوق کے تحفظ کی تحریک -

Woman of letters : (n) قابل عورت؛ پڑھی لکھی عورت -

Woman of the house : (n) بیگم؛ خانم؛ بیوی -

Woman of the street(s) : (n) رنڈی؛ قحبہ؛ بازاری عورت -

Woman of the town : (n) قحبہ؛ رنڈی -

Woman of the world : (n) (۱) پختہ کار عورت - (۲) فیشن پرست عورت -

Woman servant : (n) نوکرانی؛ دائی -

Woman-suffrage : (n) عورتوں کا حق رائے دہندگی یا رائے دہی -

Woman-suffragist : (n) عورتوں کے حق رائے دہندگی کی حمایت کرنے والا -

Woman with a past : (n) عورت جس کی پچھلی زندگی بدنام ہو؛ بدنام زمانہ عورت -

Womandom : (n) مستورات؛ عورتیں -

Womanfully : (adv.) زندہ دل عورت کی طرح؛ نسوانی ہمت و استقلال سے -

Womanhood : (n) (۱) نسوانیت؛ بلوغ (عورتوں کا)؛ نسوانی طبیعت - (۲) صنف نسواں؛ عورتیں -

Womanish : (a) (۱) (مرد کو حقارت کے طور پر) زنانہ - (۲) (مرد کے خیالات وغیرہ کو حقارت کے طور پر) عورتوں کا سا -

Womanishly : (adv.) زنانہ پن سے؛ عورتوں کی طرح -

Womanishness : (n) زنانہ پن؛ نسائیت -

Womanism : (n) عورتوں کے حقوق اور کامرانی کی حمایت یا ولولہ -

Womanity : (n) (شاذ) نسوانیت -

Womanize : (v) (۱) (مردوں کو) عورت بنانا؛ نسائیت پیدا کرنا؛ زنانہ بنا دینا - (۲) عیاشی کرنا؛ رنڈی بازی کرنا -

Womanizer : (n) عیاش، رنڈی باز -

Womankind : (n) (۱) فرقہ نسواں ؛ عورت - (۲) گھر کی عورتیں ؛ مستورات -

Womanless : (n) بے عورتوں کا -

Womanlike : (a) (۱) عورتوں جیسا؛ عورتوں سے مشابہ؛ عورتوں کے شایان - (۲) (تحقیراً) زنانہ؛ زنانہ صفت - (۳) (مرد) زن نما؛ زنخا - (٤) (عورت) نسوانی -

Womanlike : (adv.) عورت کی طرح ۔

Womanliness : (n) نسوانیت ۔

Womanly : (a) عورتوں کے صفات رکھنے والی؛ عورتوں کے شایان؛ عورتوں کے لئے موزوں؛ عورتوں کا ۔

Womanpower : (n) عورتوں کی تعداد (فوجی خدمت وغیرہ کے لئے)۔

Woman's boat/Women's-boat : (n) کشتی جسےصرف عورتیں استعمال کرسکتی ہیں ۔

Woman's courses : (n) حیض؛ طمث ۔

Woman's house : (n) زنان خانہ ۔

Woman's man : (n) عورتوں کی صحبت پسندکرنےوالا مرد؛ زن پسند ۔

Woman's rights/Women's rights : (n) حقوق نسواں؛ عورتوں کے حقوق ۔

Woman's righter/Women's righter : (n) حقوق نسواں کی حمایت کرنے والا ۔

Womb : (n) [OE. 'wamb, womb'.] (۱) رحم؛ بچہ دانی؛ ناف ۔ (۲) غار؛ جوف ۔ (۳) (مجازاً) پیدائش یا نشوو نما کی جگہ؛ منبع؛ ماخذ ۔ (٤) زمانۂ حمل ۔

Falling of the womb : رحم کا ہٹ جانا یا ٹل جانا؛ سقوط رحم ۔

Fruit of the womb : اولاد؛ بچے ۔

In the womb of time : مستقبل کے پردے میں ۔

Womb : (v) رحم کی طرح ملفوف کرنا ۔

Wombat : (n) [Native Australian name.] (۱) آسٹریلیا کا ایک قسم کا دودھ پلانے والا جانور جو چھوٹے ریچھ کے برابر ہوتا ہے ۔ (۲) اس جانور کا سمور ۔

Wombed : (a) (کسی خاص قسم کی) ناف، پیٹ یا رحم والی؛ رحم والی ۔

Womble : دیکھو Wamble

Womenfolk : (n) (۱) عورتیں؛ صنف نسواں ۔ (۲) مستورات؛ گھرکی عورتیں ۔

Womenkind : (n) دیکھو Womankind

Women's room : (n) زنانہ بیت الخلا ۔

Women's wear/Womens wear : (n) (۱) زنانہ لباس ۔ (۲) ایک کپڑا جس سے زنانہ لباس تیار ہوتا ہے ۔

Wommera/Womera/Womerah : (n) [Native name] نیزہ یا تیر پھینکنےکی کل جوآسٹریلوی دیسی استعمال کرتے ہیں ۔

Womp : (n) [Imit.] ٹیلیویژن کے پردے پر اچانک روشنی کا تیز ہو جانا ۔

Won/Wone : (v) [OE. 'wunian'.] رہنا؛ سکونت اختیار کرنا؛ بودوباش اختیار کرنا ۔

To be wont : عادی ہونا؛ خوگر ہونا ۔

Won : Win کا Past participle ۔

Wonder : (n) [OE. 'wundor'.] (۱) عجوبہ چیز؛ عجیب واقعہ؛ مافوق الفطرت واقعہ ؛ کرامات ؛ معجزہ ۔ (۲) کامل نمونہ ؛ حیرت انگیز نمونہ ۔ (۳) حیرت ؛ تعجب ؛ اچنبھا ؛ تحیر ۔ (٤)دیکھو Cruller ۔

For a wonder : حیرت انگیز استثنا کے طور پر؛ حیرت انگیز طریقے سے ۔

In the name of wonder : سوالیہ جملوں پر زوردینے کےلئے کہا جاتا ہے ۔

It is no wonder : کوئی حیرت کی بات نہیں ہے ۔

Nine days wonder : عارضی دلچسپی کا واقعہ؛ جس کا چند روز چرچا ہو ۔

No wonder that, if, though/Small wonders/What wonder if - : کوئی حیرت انگیز بات نہیں ۔

The seven wonders of the world : عجائبات ہفتگانہ ؛ دنیا کی سات بڑی عجیب چیزیں ۔

The wonder is.... : تعجب یہ ہے کہ ........ ۔

To a wonder : (قدیم) حیرت انگیز طو ر پر ۔

To do or work wonders : (۱) معجزہ دکھانا؛ کرامات دکھانا؛ معجزہ کرنا ۔

To work, do, or perform wonders : حیرت انگیز کارنامہ کرنا؛ کمال کر دینا؛ حیرت انگیز کامیابی حاصل کرنا ۔

World's wonders : گل عباسی؛ لالۂ عباسی ۔

Wonder : (a) (۱) عجیب؛ حیرت انگیز؛ نہایت عمدہ ؛ قابل تعریف ۔ (۲) عجوبہ چیزوں سے متعلق ۔ (۳) طلسماتی ۔

Wonder : (v) [OE. 'wundrian'.] (۱) تعجب کرنا؛ متعجب ہونا؛ حیرت ہونا ۔ (۲) معلوم کرنے کا اشتیاق کرنا؛ کرید میں یا سوچ میں ہونا ۔ (۳) مشتاق ہونا؛ جاننے کی خواہش کرنا ۔ (٤) حیرت کا کام کرنا ۔

I shouldn't wonder : مجھے تعجب نہیں ہے ۔

I wonder : فجائیہ جملہ جو شک، حیرت ناکی وغیرہ کے اظہار کیلئے استعمال کرتے ہیں ۔

Wonder berry : (n) (۱) عنب الثعلب سیاہ کا پھل جو کھایا جاتا ہے ۔ (۲) عنب الثعلب سیاہ ۔

Wonder boom : (n) ایک قسم کا انجیر ۔

Wonder boy : (n) بہت مشہور اور کامیاب لڑکا ۔

Wonder child : (n) غیر معمولی اوصاف کا حامل بچہ؛ خصوصاً وہ جو اپنی عمر کے لحاظ سے بہت ذکی ہو ۔

Wonder drug : (n) حیرت انگیز دوا ۔

Wonder-struck/-stricken : (a) حیرت زدہ ؛ نقش حیرت ؛ حیران؛ مبہوت؛ ہکا بکا ۔

Wonder-work : (n) (۱) معجزہ ۔ (۲) نہایت عمدہ کام یا ساخت ۔ (۳) قابل تعریف کام یا کاریگری ۔

Wonder-worker : (n) معجزہ کرنے والا؛ معجزہ نما ۔

Wonder-working : (a) معجزہ دکھانے والا؛ معجزہ کرنےوالا ۔

Wonderer : (n) تعجب کرنے والا؛ حیرت کرنے والا ۔

Wonderful : (a) عجیب؛ حیرت انگیز؛ نہایت عمدہ؛ قابل تعریف ۔

The wonderful : عجوبہ چیز؛ حیرت انگیز چیز ۔

Wonderful : (adv.) حیرت انگیز طریقے سے؛ نہایت خوبی سے ۔

Wonderfully : (adv.) دیکھو Wonderful

Wonderfulness : (n) عجوبہ پن؛ حیرت انگیز ہونا ۔

Wondering : (n) حیرت کرنا؛ تعجب کرنا ۔

Wondering : (a) تعجب کرنے والا؛ حیرت کرنے والا ۔

Wonderingly : (adv.) تعجب کے ساتھ ؛ حیرت کے ساتھ ۔

Wonderland : (n) (۱) پرستان؛ پریوں کا ملک ۔ (۲) عجیب وغریب ملک جو غیرمعمولی طور پر زرخیز وغیرہ ہو ۔

Wonderless : (a) جس میں حیرت نہ ہو؛ غیرحیرت انگیز ۔

Wonderment : (n) (۱) تحیر؛ تعجب ۔ (۲) تعجب کا اظہار ۔ (۳) حیرت انگیزچیز؛ عجوبہ چیز ۔ (٤) حیرت انگیز نمونہ ؛ عمدہ نمونہ ۔ (٥) حیرت انگیز صفت؛ قابلِ تعریف صفت ۔

Wondermonger : (n) حیرت انگیز یا غیرمعمولی چیزیں تلاش کرنے والا یا حیرت انگیز واقعات بیان کرنے والا ۔

Wondersome : (a) دیکھو Wonderful

Wonderworld : (n) دیکھو Wonderland

Wondrous : (a) عجیب؛ حیرت انگیز؛ نہایت عمدہ ۔

Wondrous : (adv.) حیرت انگیز طور پر؛ نہایت عمدہ ۔

Wondrously : (adv.) حیرت انگیز طور پر ۔

Wondrousness : (n) حیرت انگیزی ۔

Wone : (v) دیکھو Win

Wonga-wonga : (n) [Native name.] ایک قسم کا آسٹریلیائی کبوتر ۔

Wongshy : (n) [Chinese 'huang-chih'.] (۱) ایک قسم کا ایشیائی درخت ۔ (۲) زرد رنگ جو اس درخت کے ٹوٹنے سے نکالا جاتا ھے ۔

Woning/Wonning : (n) [OE. 'wunnung'.] دیکھو Dwelling

Wonky : (a) [Fanciful.] (۱) (عام) لڑکھڑاتا؛ ہلتا ڈولتا؛ ڈگمگاتا ۔ (۲) بیمار ۔ (۳) ناقابل اعتبار؛ غلط ۔

Won't : (v) روزمرّہ میں Will not کا مخفف ۔

Won't : (n) انکار؛ نا منظوری ۔

Wont : (n) [Of doubtful origin.] عادت؛ معمول؛ رواج؛ رسم ۔

Use and wont : دستور؛ رواج ۔

Wont : (v) (۱) عادی ھونا؛ خوگر ھونا ۔ (۲) عادی بنانا؛ عادی کرنا؛ خوگر کرنا یا بنانا ۔

Wont : (a) عادی؛ خوکردہ؛ خوگر ۔

Wonted : (a) (۱) مطابق عادت؛ مطابق معمول ؛ حسبِ معمول ۔ (۲) (شاذ) مقررہ؛ جو ہمیشہ ھوتاھے ۔

Woo : (v) [Late OE. 'wogian'.] (۱) شادی کا پیغام دینا ۔ (۲) اظہار عشق کرنا؛ تعشق کرنا ۔ (۳) طلب گار ھونا؛ طالب ھونا ۔ (٤) عشق بازی کرنا؛ رجھانا؛ موہ لینا ۔ (۵) منت کرنا؛ خوشامد سے یا سمجھا بجھا کر راضی کرنا ۔

Woo : (n) محبت، عشق ۔

Wood : (n) [OE. 'wudu'.] (۱) جنگل؛ بَن ۔ (۲) لکڑی؛ چوب؛ جلانے یا عمارت کی لکڑی ۔ (۳) شراب کا پیپا ۔ (٤) لکڑی کے ھوا باجے مثلاً بانسری وغیرہ ۔ (۵) (Bowls کے کھیل میں) گیند (لکڑی کا) ۔ (٦) جنگل؛ جنگلی علاقہ ۔ (۷) (باغ) سرشاخ ؛ پتوں کی چھتری ۔ (۸) جوہر انسانی ۔ (۹) نیزے وغیرہ کا ڈنڈا؛ چوبی دستہ ۔ (۱۰) گولف کا ڈنڈا جس کا سرا چوبی ھوتا ھے ۔ (۱۱) گولف کا ہاتھ جو چوبی سرے والے ڈنڈے سے لگایا جاتا ھے ۔ (۱۲) چوبی رنگ؛ بادامی بھورا رنگ ۔ (۱۳) خاص قسم کے درخت کی لکڑی ۔ (۱٤) (عام) واعظ یا خطیب کا پیشہ ۔

Cannot see word for trees : جزئیات پر توجہ کرنے سے مجموعی شے نظر سے چھپ جاتی ھے؛ پتیاں گنتےہیں اوردرخت دکھائی نہیں دیتا ۔

Man of the woods : دیکھو Orang-outang

Out of the wood(s) : مشکلوں یا دقتوں سے نجات پایا ھوا ۔

Wood : (a) (۱) لکڑی کا؛ چوبی ۔ (۲) جنگل میں کام کرنےکے لئے موزوں ۔ (۳) جنگلی؛ جنگل میں رہنے یا اگنے والا ۔

Wood : (v) (۱) جنگل لگانا ۔ (۲) لکڑی کا ایندھن لگانا؛ لکڑی لادنا ۔ (۳) ایندھن کےلئے لکڑیاں جمع کرنا ۔

Wood-agate : (n) عقیق چوبی؛ وہ عقیق جس میں لکڑی کے سے ریشے ھوتے ہیں ۔

Wood-alcohol : (n) چوبی الکحل ۔

Wood-anemone : (n) جنگلی لالہ یا شقائق نعمان ۔

Wood-ant : (n) (۱) جنگلی چیونٹا ۔ (۲) دیمک جو لکڑی میں سوراخ کردیتی ھے ۔

Wood-apple : (n) (۱) کھڑ بیل ۔ (۲) کھڑ بیل کا گوند ۔

Wood-ash/-ashes : (n) لکڑی کی راکھ ۔

Wood baboon : (n) مغربی افریقہ کا میمون ۔

Wood bass : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Wood-bill : (n) لکڑی کاٹنے کا ایک قدیم ہتھیار ۔

Wood-bin : (n) ایندھن کی لکڑی رکھنے کا ظرف ۔

Wood block : (n) (۱) لکڑی کا کندا؛ چوبی چربہ؛ لکڑی کا ٹھپا ۔ (۲) دیکھو Woodcut ۔ (۳) انگلیوں سے بجایا جانے والا ایک آلہء موسیقی ۔

Wood-block : (a) چوبی چربے سے بنایا ھوا یا چھاپا ھوا ۔

Wood-borer : (n) (۱) لکڑی کا گُھن ۔ (۲) (بعض قسم کا) دو صمامہ صدف ۔ (۳) بعض قسم کے قشریے ۔

Wood-boring : (n) لکڑی میں سوراخ کرنے والا ۔

Wood-box : (n) دیکھو Wood-bin

Wood-brick : (n) چوبی اینٹ ۔

Wood-brown : (n) بادامی بھورا رنگ ۔

Wood-bud : (n) اکھوا جس سے نئی شاخ پھوٹے ۔

Wood-caner : (n) لکڑی پر نقش کھودنے والا؛ چوبی کندہ کار ۔

Wood-carving : (n) چوبی کندہ کاری ۔

Wood-charcoal : (n) لکڑی کا کوئلہ ۔

Wood-coal : (n) (۱) لکڑی کا کوئلہ ۔ (۲) بھورے رنگ کا کوئلہ جس میں لکڑی کی ساخت موجود ہو ۔

Wood crab : (n) ایک قسم کا جل تھلیا کیکڑا ۔

Wood-cutter : (n) (۱) لکڑہارا؛ لکڑی کاٹنے والا ۔ (۲) چوب کار؛ لکڑی پر تصویر کھودنے والا ۔

Wood-cutting : (n) لکڑی کاٹنا؛ چوب کاری ۔

Wood-cutting : (a) (۱) نقش چوبی سے متعلق ۔ (۲) لکڑی کاٹنے کا؛ لکڑی کاٹنے کےلئے بنا ہوا ۔

Wood-dove : (n) قمری ۔

Wood-drake : (n) جنگلی بطخ (نر) ۔

Wood-duck : (n) ایک قسم کی جنگلی بطخ ۔

Wood-engraver : (n) (۱) چوب کار؛ لکڑی پر نقش کھودنے والا ۔ (۲) ایک کیڑا جو لکڑی میں سوراخ کرتا ھے ۔

Wood-engraving : (n) (۱) چوب کاری؛ لکڑی پر نقش کھودنے کا عمل ۔ (۲) چوب کاری کی تصویر ۔

Wood-fiber : (n) چوبی ریشہ ۔

Wood-filler : (n) سلیکا اور تیل یا وارنش کا مرکب جس سے لکڑی کے مسام کو بھرتے ہیں ۔

Wood flour : (n) لکڑی کا مہین برادہ ۔

Wood-fretter : (n) لکڑی کا گھن ۔

Wood-frog : (n) شمالی امریکا کا مینڈك جو جنگلوں میں پایا جاتا ھے ۔

Wood-gas : (n) گیس جو لکڑی سے نکالا جاتا ھے ۔

Wood grouse : (n) جنگلی گراؤس ۔

Wood-gum : (n) چوبی گوند ۔

Wood-hen : (n) نیوزی لینڈ اور دوسرے ممالك میں پائے جانے والا ایك بحری پرند ۔

Wood-house : (n) وہ گھر، کمرا یا سائبان جس میں لکڑی رکھی جاتی ھے ۔

Wood ibis : (n) شمالی امریکا کا ایک قسم کا لقلق (پرند) ۔

Wood-knife : (n) شکاری چاقو (جس سے شکاری شکار کو کاٹنے کے لئے یا بطور ہتھیار استعمال کرتے ہیں) ۔

Wood-lark : (n) جنگلی لَوا ۔

Wood-lily : (n) سوسن بری؛ سُمن ۔

Wood-louse : (n) (۱) ایک قسم کا چھوٹا سخت پشت قشریہ؛ خرخاکی ۔ (۲) مختلف قسم کے بے پَر اور بہت سی ٹانگوں والے کیڑے ۔

Wood-meal : (n) دیکھو Wood-flour

Wood-monger : (n) لکڑیاں بیچنے والا؛ چوب فروش ۔

Wood-moth : (n) لکڑی کا کیڑا ۔

Wood-nymph : (n) (۱) بن پری؛ بن دیوی ۔ (۲) پرندوں اور تتلیوں کی قسمیں ۔ (۳) پروانوں کی ایك جنس ۔

Wood of Jerusalem : (n) ایک قسم کی ناشپاتی ۔

Wood of life : (n) دیکھو Guaiacum

Wood-oil : (n) تیل یا روغنی مادہ جو بعض درختوں سے حاصل کیا جاتا ھے ۔

Wood-opal : (n) شفاف لکڑی : جس میں سلیکا کے اجزاء ھوتے ہیں ۔

Wood-owl : (n) الو جو درختوں پر رہتا ھے؛ جنگلی الو ۔

Wood-paper : (n) لکڑی کے مادے کا بنا ھوا کاغذ ۔

Wood parenchyma : (n) چوب اسفنجیہ ۔

Wood-pecker : (n) کٹھ پھوڑ؛ ہدہد ۔

Wood-pewee : (n) مشرقی شمالی امریکا کا ایک مگس گیر پرندہ ۔

Wood-pigeon : (n) قمری ۔

Wood-pulp : (n) چوبی ماوا؛ لکڑی کا ماوا جس سے کاغذ بنتا ھے ۔

Wood-pussy : (n) دیکھو Skunk

Wood-ranger : (n) جنگل کا محافظ ۔

Wood-reeve : (n) جنگل کا نگراں (اوورسیز) ۔

Wood-rush : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Wood-sage : (n) ایک قسم کا پھولدار پودا (Germander) ۔

Wood-screw : (n) نوکیلا پیچ جو لکڑی میں لگایا جاتا ھے۔

Wood-sear/-seer/-sere : (n) (۱) کیڑوں کا لعاب جس میں وہ انڈے لپیٹ دیتے ہیں؛ وہ کیڑے جو اپنے انڈوں کو لعاب میں لپیٹ دیتے ہیں ۔ (۲) وہ موسم جس میں لکڑی کاٹ دیتے سے درخت یا جھاڑی مرجھا یا سوکھ جاتی ھے ۔

Wood-sear/-seer/-sere : (a) بھربھری اسفنجی زمین ۔

Wood-snail : (n) یورپی گھونگا جسے کھایا جاتا ھے ۔

Wood-spell : (n) (ایندھن کیلئے) لکڑیوں کو جمع کرنے یا انبار لگانے کی باری۔

Wood-spirit : (n) لکڑی کی اسپرٹ یا الکحل؛ روح چوب؛ میتھینال ۔

Wood star : (n) جنوبی امریکا کا شکرخورا ۔

Wood-stork : (n) دیکھو Wood-ibis

Wood-sugar : (n) (۱) (کیمیا) گلوکوز کی قسم کی ایک بلوری چینی $(C_5 H_{10} O_5)$ ۔ (۲) شکرچوب؛ زائیلوس ۔

Wood-tar : (n) سیاہ رنگ کا رقیق مادہ جو لکڑی سے نکالا جاتا ھے؛ لکڑی کا تارکول؛ چوبی تارکول ۔

Wood-turner : (n) لکڑی کے کندوں یا بلاکوں کوخراد پر مختلف شکل دینے والا ۔

Wood-turning : (n) خراد پر لکڑی کے کندوں کو مختلف شکل دینے کا فن ۔

Wood-vinegar : (n) چوبی سرکہ؛ لکڑی سے نکالا ھوا ترشہ ۔

Wood want : (n) پہیے کی گول پٹی کے کنارے کا پتلاپن یا ڈھلان۔

Wood-warbler : (n) چڑیوں کی اقسام ۔

Wood-ware : (n) لکڑی کے برتن ؛ دیکھو Wooden-ware ۔

Wood wasp : (n) جنگلی بھڑ جو درختوں میں چھتا بناتی ہیں ۔

Wood-wind : (n) لکڑی کا ھَوا باجا ۔

Wood-wool : (n) صنوبر کا برادہ جو زخموں میں یا پارسلوں میں بھرتے ہیں ۔

Wood wren : (n) دیکھو Wood-warbler

Wood-wright : (n) لکڑی پر کام کرنے کی مشین؛ لکڑی کا کام کرنے والا ۔

Wood-yard : (n) باڑا جس میں لکڑی کاٹی، چیری اور رکھی جاتی ھے (ایندھن کے لئے) ۔

Woodbine/Woodbind : (n) [OE. 'wudubind'.] (۱) ایک جنگلی بیل ۔ (۲) زہرالعسل؛ شبدر ۔

Woodbine : (n) ایک قسم کا سستا سگریٹ ۔

Woodbined : (a) جہاں ورجینیا بیل کثرت سے ھوں ۔

Woodbound : (a) (۱) لکڑی سے بندھا ھوا ۔ (۲) جس میں درخت یا جھاڑیاں زراعت میں مانع ھوں ۔ (۳) جنگلات سے گھرا ھوا ۔

Woodburing : (n) لکڑی یا چمڑے پر گرم اوزاروں کے ذریعے نقش ونگار بنانے کا طریقہ ۔

Woodbury : (n) [The name of Walter Bentley Woodbury.] والٹر بنٹلی وڈبری جس نے فوٹوگرافی کا وہ طریقہ ایجاد کیا جس کی مدد سے وڈبری چھاپ کے ذریعےتصویر وغیرہ چھاپی جاتی ھے ۔

Woodburytype : (n) (۱) وڈبری چھاپ؛ تصویر کے چھاپنے کا ایک طریقہ جس میں فوٹو کو جلاٹین سے نرم

دھات پر منتقل کرتے ہیں ۔ (۲) وڈبری چھاپ کی تصویر ۔

Woodchat : (n) جلاد پرند کی ایک نوع ۔

Woodchopper : (n) لکڑیاں کاٹنے والا ۔

Woodchuck : (n) دیکھو Chuck

Woodcock : (n) (۱) یورپ کی ایک موسمی چڑیا؛ چہے کی قسم کا پرند ۔ (۲) بیوقوف ؛ سادہ لوح ۔ (۳) دیکھو Woodcock-shell۔ (٤) سیب کی ایک قسم ۔ (٥) دیکھو Scotch wood cock ۔ انڈے، چھوٹی ہیرنگ مچھلی : Scotch woodcock وغیرہ سے تیار کیا ہوا ایک کھانا ۔

Woodcock clay : (n) کنکر ملی ہوئی گیلی مٹی ۔

Woodcock-shell : (n) صدف ماہی ۔

Woodcock-snipe : (n) ایک قسم کا چہا ۔

Woodcock soil : (n) کنکر ملی ہوئی گیلی مٹی ۔

Woodcraft : (n) (۱) جنگل بدّیا؛ جنگل کے حالات کا علم ۔ (۲) لکڑی کے کام میں مہارت؛ لکڑی کے سامان بنانےکا علم ۔

Woodcut : (n) (۱) نقش چوبی؛ تصویر جو لکڑی پر کندہ ہو ۔ (۲) لکڑی کے ٹھپے کی تصویر؛ چوب کاری کی تصویر ۔

Wooded : (a) جنگلوں سے بھرا ہوا ۔

Wooden : (a) (۱) لکڑی کا بنا ہوا؛ چوبی ۔ (۲) بھدا؛ بےلوچ ۔ (۳) لکڑی سے متعلق؛ لکڑی کی طرح سخت ۔ (٤) (مجازاً) (سوکھی لکڑی کی طرح) سخت اور کم قیمت ۔ (٥) کندذہن ؛ کودن ؛ ٹھس ۔ (٦) مردہ دل؛ بے حس وحرکت؛ بے جان اور سخت ۔

Wooden-brick : (n) چوبی اینٹ ۔

Wooden-head : (n) بے مغز؛ ٹھس؛ کٹھل؛ بیوقوف ۔

Wooden-headed : (a) بے وقوف؛ احمق ۔

Wooden-headedness : (n) بے وقوفی؛ حماقت ۔

Wooden horse : (n) (۱) (شاذ) جہاز ۔ (۲) ایک آلہ جس سے فوجیوں کو سزا دی جاتی تھی ۔ (۳) لکڑی کا گھوڑا جس سے ٹرائے کی جنگ میں کام لیا گیا تھا ۔ (٤) ورزش کرنے کی ایک ترکیب جس پر جست کیا جاتا ھے ۔

Wooden leg : (n) مصنوعی چوبی ٹانگ ۔

Wooden nickle : (n) (۱) لکڑی کی بنی کوئی چیز جو بطور نشانی دی جائے ۔ (۲) بالکل ناقص چیز جو بطور تحفہ دی جائے یا جس سے کسی آدمی کو ٹھگا جائے ۔

Wooden pear : (n) آسٹریلیا کاایک درخت جس میں ناشپاتی جیسے پھل آتے ہیں ۔

Wooden shoe (n) لکڑی کا جوتا جو اٹھارھویں‌صدی عیسوی میں فرانسیسی کاشتکار پہنتے تھے ۔

Wooden spoon : (n) چوبی چمچہ جو کیمبرج کے امتحان ریاضی (ترائی پاس) میں سب سے آخری امیدوار کو دیا جاتا تھا؛ اس امتحان میں آخری پوزیشن یا آخری امیدوار ۔

Wooden tongue : (n) گھوڑے اور مویشیوں کی ایک بیماری جس میں زبان لمبی اور سخت ہو جاتی ھے ۔

Wooden walls : (n) جنگی جہاز ۔

Wooden ware : (n) چوبی ظروف؛ لکڑی کے برتن ۔

Wooden wedding : (n) شادی کے پانچویں سالگرہ (جس میں لکڑی کے بنے تحائف دیئے جاتے ہیں) ۔

Woodenly : (adv.) غیر دلچسپ انداز سے؛ بھونڈے طورسے ۔

Woodenness : (n) سختی؛ افسردگی؛ بھداپن ۔

Woodeny : (a) دیکھو Wooden

Wooder : (n) لکڑہارا؛ وہ شخص جو (ایندھن کےلئے) لکڑی کاٹتا ھے ۔

Woodgeld : (n) لکڑی کاٹنے یا جمع کرنے کا محصول جو بادشاہ کو دیا جاتا تھا یا اسی سے استثنیٰ ۔

Woodhorse : (n) ایک قسم کا کیڑا ۔

Woodhouse : (n) (تاریخ) جنگلی؛ وحشی؛ بن مانس ۔

Woodiness : (n) (۱) درختوں کی کثرت ۔ (۲) چوبی ہونا ۔

Wooding : (n) جنگل : کُنج ۔

Woodish : (a) کسی قدر جنگل سے بھرا ۔

Woodkern : (n) آئرستانی ڈاکو یا قانون کی حمایت سے محروم شخص جو جنگلوں میں رہتا ہے ۔

Woodland : (n) [OE. 'wuduland'.] (۱) جنگل؛ جنگلی علاقہ ۔ (۲) ایک قسم کا زیتونی سبز رنگ (جسے Woodlandgreen کہتے ہیں) ۔

Woodland : (a) جنگلی؛ جنگلی علاقےکا؛ صحرائی؛ جس میں جنگل ہو ۔

Woodlander : (n) جنگلی؛ جنگلی علاقے کا باشندہ ۔

Woodless : (a) بے درخت؛ چٹیل؛ بے جنگل کا ۔

Woodlot : (n) جنگل اُگانے کے لئے محدود علاقہ ۔

Woodman : (n) (۱) لکڑہارا ۔ (۲) جنگل کا داروغہ ۔ (۳) چوب کار ۔ (٤) (قدیم) شکاری ۔

Woodnote : (n) (۱) نغمۂ طیور ۔ (۲) فطری شاعری ۔

Woodoo : (n) [Turk. 'wazu'.] وضو ۔

Woodpile : (n) ایندھن کی لکڑیوں کا انبار ۔

Woodprint : (n) دیکھو Woodcut

Woodrack car : (n) لکڑی ڈھونے کی گاڑی ۔

Woodruff : (n) [OE. 'wudurofe'.] برطانیہ اور یورپ میں پائی جانے والی ایک بوٹی اور بعض دوسری قسم کے پودے ۔

Woods colt : (n) (۱) گھوڑا جو اتفاقیہ جفتی سے پیدا ہو ۔ (۲) حرامی؛ دوغلا ۔

Woodshed : (n) لکڑیاں رکھنے کا سائبان ۔

Woodshed : (v) ساز پر مشق کرنا ۔

Woodshock : (n) شمالی امریکا کا نیولے کی قسم کا گوشت خور جانور جو اپنے سمور کے لئے مشہور ہے؛ اس جانور کا سمور ۔

Woodshop : (n) دکان جس میں لکڑی کا کام کیا جاتا ہے ۔

Woodside : (n) جنگل سے ملحق علاقہ ۔

By or under the or a woodside : جنگل کے قریب ۔

Woodsman : (n) (۱) صحرائی؛ جنگل کا رہنے والا ۔ (۲) جنگل میں پھرنے والا ۔

Woodsmoke : (n) لکڑی کا دھواں ۔

Woodsorrel : (n) حُمّاض؛ ترشک؛ ترش عرق والے پودوں کی قسمیں ۔

Woodspite : (n) سبز ہدہد ۔

Woodstone : (n) متحجر لکڑی ؛ چوب متحجر ۔

Woodsy : (a) جنگلی؛ صحرائی؛ جنگل سے متعلق ۔

Woodwall : (n) [ME. 'wodewale'.] سبز ہدہد ۔

Woodward : (n) جنگل کا محافظ ۔

Woodward : (adv.) جنگل کی طرف ۔

Woodwaxen : (n) یوریشیا میں پائی جانے والی ایک جھاڑی جس میں زرد پھول آتے ہیں ۔

Woodwork/Wood-work : (n) : (۱) لکڑی کا کام (عمارت میں) چوب کاری ؛ چوبی حصہ (کسی چیز کا) ۔ (۲) لکڑی کی بنی ہوئی چیزیں ۔ (۳) نجاری ؛ بڑھئی کا کام ۔

Woodworker : (n) لکڑی کا کام کرنے والا؛ لکڑی پر کام کرنے کی مشین ۔

Woodworking : (a) چوب کاری سے متعلق ۔

Woodwose/Woodhouse : (n) [Late OE. 'wudewasa'.] (تاریخ) جنگلی؛ وحشی؛ بن مانس ۔ (۲) وحشی کی تصویر ۔

Woodworm : (n) گھن کا پہل روپ ۔

Woody : (a) (۱) بن سے بھرا؛ جنگل سے بھرا؛ درختوں سے بھرا ہوا؛ جہاں درخت یاجنگل کثرت سے ہوں ۔ (۲) چوبی؛ لکڑی کا ۔ (۳) جنگلی؛ جو جنگل میں پایا جائے ۔ (٤) جنگل کا ؛ جنگل سے متعلق ؛ جنگل سے مشابہ ۔ (۵) چوبی؛ جس میں لکڑی ہو (درخت یا پودا) ۔ (٦) لکڑی سے مشابہ ؛ چوب نما ۔ (۷) بھدی آواز والا ۔

Woody : (n) لچیلی شاخ جس سے گٹھے وغیرہ باندھتے ہیں ۔

Wooer : (n) (۱) شادی کا پیغام دینے والا ۔ (۲) عاشق ۔

Woof : (n) [OE. 'owef'.] (۱) بانا؛ تار ۔ (۲) بانے کا دھاگا ۔ (۳) بنا ہوا کپڑا ۔ (٤) کپڑے کی بناوٹ ۔

Woof : (n) [Imit.] کتے کی آواز؛ دبی ہوئی بھونک ۔

Woof : (v) (کتے کا) دبی آواز سے بھونکنا ۔

Woofed : (a) (۱) بنا ہوا ۔ (۲) (مجازاً) پیچیدہ؛ مشکل؛ دشوار ۔

Woofer : (n) ایک قسم کا بڑا آواز رساں (آلہ) ۔

Wooing : (n) شادی کا پیغام : تعشق؛ معاشقہ ۔

Wooing : (a) (۱) شادی کا پیغام دینے والا ۔ (۲) موہ لینے والا ؛ لبھانے والا ۔

Wooingly : (adv.) (۱) عاشقانہ انداز سے؛ تعشق کے انداز سے ۔ (۲) منت وسماجت سے ۔

Wool : (n) [OE. 'wull'.] (۱) اون ؛ پشم ۔ (۲) اون کا دھاگا ۔ (۳) اونی کپڑے ۔ (٤) رواں ۔ (٥) حبشی کے گھونگر والے بال ۔ (٦) (مزاحاً) کسی شخص کے بال ۔ (۷) اون کی قسم کی چیز ۔ (۸) کوئی چیز جو حقیقت کو چھپا دے یا سمجھنے میں مانع ہو ۔ (۹) اونی کپڑے کی نرم روئیں دار سطح ۔

Against the wool : الٹا؛ غلط ۔

All wool and a yard wide : اعلیٰ؛ اصلی اور کھرا ۔

Cotton wool : کچی روئی ۔

Dyed in the wool : (۱) کاتنے سے پہلے رنگا ہوا (اون) ۔ (۲) (مجازاً) پکا؛ پرلے سرے کا ۔

Great (or much) cry and little wool : ٹائیں ٹائیں فش ۔

In one's wool : مستقل ناگوار؛ پریشان کن؛ تکلیف دہ ۔

In the wool : (آسٹریلیا) (بھیڑ) جو اون تراشنے کے لائق ہو ۔

Out of the wool : (بھیڑ) جس کااون کترلیاگیا ہو ۔

Spanish wool/Oriental- : رنگا ہوا اون جو بطور غازہ استعمال کیا جاتا تھا ۔

To draw, pull, the wool over (a person's) eyes : دھوکا دینا؛ جُل دینا؛ فریب دینا؛ دم دینا ۔

To dye in the wool : (۱) اون کو کاتنے سے پہلے رنگ دینا ۔ (۲) (مجازاً) کسی رنگ میں رنگ دینا ۔

To go for wool and come home shorn : الٹی آنتیں گلے پڑنا ۔

To lose one's wool : (عام) غصہ آجانا ۔

To reach the wool-sack : لارڈ چانسلر بن جانا ۔

Wool : (v) (۱) (عام) (کھیل یا غصے میں) کسی کا بال پکڑ کر کھینچنا یا الجھا دینا ۔ (۲) گتھم گتھا ہونا؛ مارنا ۔

Wool-ball اون کا گولا ۔

Wool-bearer : (n) وہ جانور جس سے اون حاصل ہو خصوصاً بھیڑ ۔

Wool-blind : (a) (بھیڑ) جس کی آنکھوں کے پاس بال ہوں جس کی وجہ سے اسے دیکھنے میں دقت ہو ۔

Wool-card : (n) اون صاف کرنے کی مشین ۔

Wool-classer : (n) اون کی درجہ بندی کرنے والا ۔

Wool-clip : (n) اون کی سالانہ پیداوار ۔

Wool-comb : (n) اون صاف کرنے کی کنگھی یا مشین ۔

Wool-comber : (n) اون صاف کرنے والا ۔

Wool-dyed : (a) کاتنے سے پہلے رنگا ہوا ۔

Wool extract : (n) اون جو ایسی چیزوں سے نکالا گیا ہو جس میں اون اور سوت یا مصنوعی ریشم ہوں ۔

Wool-fat : (n) روغن پشم ۔

Wool-fall : (n) بھیڑ کی کچی کھال ۔

Wool-gather : (v) (۱) جھاڑی وغیرہ میں پھنسا ہوا اون جمع کرنا۔ (۲) کھو جانا؛ محویت کے عالم میں ہونا۔

Wool-gatherer : (n) اون جمع کرنے والا؛ محویت کے عالم میں رہنے والا۔

Wool-gathering : (n) (۱) جھاڑیوں وغیرہ میں پھنسا اون جمع کرنا۔ (۲) محویت؛ کھو جانا۔ (۳) تصورات بے لگام۔

Wool-gathering : (a) کھویا ہوا؛ محویت کے عالم میں۔

Wool-grader : (n) اون کی درجہ بندی کرنے والا۔

Wool-grading : (n) اون کی صفت کے لحاظ سے درجہ بندی۔

Wool-grease : (n) چربی کی طرح کا مادہ جو اون سے نکلتا ہے۔

Wool-grower : (n) اون کے لئے بھیڑیں پالنے والا۔

Wool hat : (n) (۱) چوڑے چھجے کا ہیٹ جس میں اون کا نمدہ رہتا ہے۔ (۲) جنوبی امریکا کے چھوٹے کاشتکار (جنہیں Wool-hatter بھی کہا جاتا ہے)۔

Wool-needle : (n) اون کا کام کرنے والی کند سوئی۔

Wool oil : (n) تیل جو کاتنے سے پہلے اون میں لگایا جاتا ہے۔

Wool-pack : (n) (۱) اون کا گٹھر۔ (۲) اون کے گٹھر سے مشابہ کوئی چیز۔ (۳) اون نما بادل۔

Wool-packer : (n) اون کے گٹھر بنانے والا آدمی یا مشین۔

Wool scour : (n) اون صاف کرنے کی جگہ۔

Wool-shed : (n) (آسٹریلیا) وہ بڑی عمارت جس میں اون کاٹا جاتا ہے اور گٹھر بنایا جاتا ہے۔

Wool-skin : (n) بھیڑ کی کچی کھال۔

Wool-sorter : (n) وہ شخص جو اون کو درجے کے لحاظ سے الگ الگ کرتا ہے۔

Wool-sorter's disease : (n) راج پھوڑا؛ بھیڑ تپ کی پھنسی۔

Wool-staple : (n) اون کی آڑھت۔

Wool-stapler : (n) اون کا آڑھتی۔

Wool-top : (n) لمبے اون کی ریشے کی مسلسل لڑ۔

Wool-twine : (n) اون باندھنے کی ڈوری۔

Wool-wax : (n) دیکھو Wool grease

Wool-wheel : (n) اون کاتنے کی مشین۔

Wool-winder : (n) (برآمد کرنے کےلئے) اون کے گٹھر بنانے والا۔

Wool-work : (n) (۱) اون کی کشیدہ کاری۔ (۲) اون کا بنا ہوا کپڑا۔

Wool-worker : (n) اون کی کشیدہ کاری کرنے والا۔

Woold : (n) [Late ME. 'wole'.] (۱) (بحری) مستول وغیرہ کے گرد مضبوطی کے لئے رسا لپیٹنا۔

Woold : (a) باندھنے والا؛ لپیٹنے والا۔

Woold : (v) (۱) (بحری) مستول وغیرہ کے گرد مضبوطی کےلئے رسی یا زنجیر لپیٹنا (ٹوٹ جانے کی حالت میں)۔ (۲) لپیٹنا؛ باندھنا۔

Woolder : (n) (رسا بنانے میں) چھڑی جو لپیٹنے میں بیرم کا کام دیتی ہے۔

Woolding : (n) (۱) رسی سے کسی چیز کو کس کر باندھنا؛ (بحری) مستول وغیرہ کے گرد مضبوطی کےلئے رسا یا زنجیر لپیٹنا۔ (۲) وہ چیز جو لپیٹی جائے؛ رسا یا زنجیر جو مستول وغیرہ کے گرد لپیٹی جائے۔

Wooled : (a) (۱) (خاص قسم کے) اون والا یا اون کا۔ (۲) جس کا اون کترا نہ گیا ہو۔

Wooler : (n) وہ جانور جس کو اون کےلئے پالا جائے۔

Woolert : (n) [ME. 'owlard'.] دیکھو Barn owl

Woollen/Woolen : (a) [Late OE. 'wullen'.] (۱) اونی؛ اون کا بُنا ہوا۔ (۲) اون کا؛ اونی مصنوعات کی فروخت سے متعلق۔

Woollen/Woolen : (n) (۱) اونی کپڑا۔ (۲) اونی پوشاک؛ گرم کپڑے۔ (۳) اون کا دھاگا۔

To be buried in woollen : اونی کفن پوش ہونا ۔

Woollen-draper : (n) پشمینہ فروش ۔

Woollenette : (n) پتلا اونی کپڑا ۔

Woollenize : (v) نباتی ریشوں کو کیمیاوی عمل سے اونی شکل دینا ۔

Woollike : (a) اون جیسا؛ اون کی طرح کا ۔

Woolliness : (n) (۱) پشم دار ہونا ۔ (۲) اون کا سا ہونا ۔ (۳) دھندلا پن؛ پھیکا پن؛ الجھا ہوا ہونا ۔

Woolly/Wooly : (a) (۱) پشم دار؛ اون دار ۔ (۲) اون کا سا ۔ (۳) (مصوری) دُھندلی؛ کُند؛ پھیکی (سطح تصویر یا طرز مصوری) ۔ (٤)(مجازاً) الجھا ہوا: پریشان ؛ دھندلا (دماغ) ۔ (٥) (نباتیات) روئیں دار ۔ (٦) اون جیسے بالوں والا (خصوصاً حبشی) ۔ (٧) نرم اور چپکنے والا؛ ناگوار چیز (خصوصاً کھانے کی) ۔

Woolly/Wooly/Woolic : (n) (۱) اونی کپڑا؛ خصوصاً سویٹر۔ (۲) بنا ہوا اونی زیر جامہ ۔ (۳) (آسٹریلیا) بھیڑ ۔

Woolly/Wooly : (n) دیکھو Williwaw

Woolly bear : (n) پشمی لاروا؛ ایک قسم کی بالدار تیتری ۔

Woolly-butt : (n) ایک قسم کا آسٹریلیائی یوکلپٹس کا درخت ۔

Woolly-head : (n) (۱) وہ شخص جس کے سر پر اون جیسے الجھے ہوئے بال ہوں ؛ خصوصاً حبشی ۔ (۲) (امریکا) انسداد غلامی کا حامی ۔

Woolly-headed : (a) (۱) جس کے سر کےبال اون جیسے ہوں ۔ (۲) (نباتیات) روئیں دار ۔ (۳) کودن؛ کوڑھ مغز؛ غبی ۔

Woolly voice : (n) بھرائی ہوئی آواز ۔

Woolman : (n) اون فروش ۔

Woolsack : (n) (۱) اون کابڑا گٹھر۔ (۲) (مزاحاً) فربہ آدمی ۔ (۳) اون کی گدی جس پر ہاؤس آف لارڈ میں لارڈ چانسلر بیٹھتا ہے ۔

The woolsack : لارڈ چانسلر کا عہدہ ۔

Woolsaw : (n) [Mosquito 'wulasha'.] (مرکزی امریکا کے افریقی نژاد لوگوں کے درمیان) بھوت؛ پریت ۔

Woolsey : (a) (شاذ) پشم دار؛ اونی ۔

Woolwich : (n) (۱) بحری اور بری فوج کا لاج خانہ جو شہر وولچ میں ہے ۔ (۲) کینٹ میں ایک قصبے کا نام ۔

Woolwich-infant : (n) انیسویں صدی کی بہت بھاری قسم کی توپ ۔

Woomera : (n) [Native name.] (۱) آسٹریلیا کے دیسیوں کی گھما کر پھینکنے کی لکڑی ۔ (۲) دیکھو Woomerang ۔

Woomerang : (n) [Native name.] گھما کر پھینکنے کا ڈنڈا ۔

Woon : (n) [Burmese 'wun'] برما کا ایک اعلیٰ عہدہ ۔

Woorali/Wourali : (n) [See Curare.] شمالی امریکا کی ایک بیل ۔

Wootz : (n) [Alter. of 'wook'.] ووٹس؛ خاص قسم کا ہندوستانی فولاد جو یورپ اور امریکا میں بھیجا جاتا ہے جس سے دھاردار اوزار تیار ہوتے ہیں ۔

Woozily : (adv.) مخمور ہوکر؛ نشے میں ؛ دھندلے طورپر ۔

Wooziness : (n) مخمور ہونا؛ دھندلا پن ۔

Woozy : (a) [Origin unkn.] (۱) مخمور؛ نشے میں دھت ۔ (۲) سر کا چکر ؛ متلی اور کمزوری میں مبتلا ۔ (۳) بدمستانہ فریب نظر سے مشابہ ۔ (٤) دھندلا؛ الجھا ہوا؛ پریشان ۔

Wop : دیکھو Whop

Wop : (n) [Origin unkn.] وسطی یا جنوبی یورپ کا باشندہ جو امریکا میں بود و باش اختیار کرلے؛ خصوصاً اطالوی۔

Wopse : دیکھو Wasp

Wopse : (v) [Origin unkn.] (بولی) بے ترتیبی سے انبار لگانا؛ لپیٹنا یا الجھا دینا ۔

Wopse : (n) انبار ؛ ردی حالت ۔

Wopsy : (a) بے قاعدہ؛ بے ترتیب ۔

Worcester : (a) [Name of a county-town in Worcestershire.] ورسسٹر شائر کا یا وہاں سے متعلق ۔

Worcester : (n) ورسسٹر میں بننے والی چینی مٹی ۔

Worcester China : (n) دیکھو Worcester

Worcester porcelain : (n) دیکھو Worcester

Worcester sauce : (n) ایک قسم کی چٹنی جو ورسسٹر شائر میں بنتی ھے ۔

Worcestershire : (n) [Proper name.] انگلستان کےایک ضلعےکا نام ۔

Worcestershire sauce : (n) دیکھو Worcester-sauce

Word : (n) [OE.] (۱) لفظ؛ کلمہ ۔ (۲) تقریر ۔ (۳) (عموماً جمع) قول؛ بات؛ مقدار؛ گفتگو ۔ (٤) پیام؛ اطلاع ؛ خبر ۔ (٥) وعدہ ؛ قول ۔ (٦) حکم؛ زبان؛ کمان؛ بائبل یا اس کا کچھ حصہ جس میں فرمانِ الٰہی ھو ۔ (۷) لفظ شناخت ۔ (۸) اصول عمل؛ ماٹو ۔ (۹) نغمے کا متن (موسیقی کے مقابلے میں) ایکٹر کے پارٹ کا متن ۔ (۱۰) (جمع) جھگڑا ؛ تکرار ؛ جھڑپ ۔ (۱۱) دعوی؛ اعلان ؛ بھروسا ۔ (۱۲) گزارش ۔ (۱۳) (کمپیوٹر میں) اعداد و شمار یا ہدایت دینے کی بنیادی اکائی ۔

A man of his word : صادق القول؛ وعدے کا سچا؛ قول کا پکا ۔

A word : مختصر گفتگو یا بیان ۔

A word and a blow : پہلے لات پیچھے بات (تندمزاج آدمیوں کا طرز عمل) ۔

A word in season : برمحل یا بروقت انگیخت یا مداخلت۔

A word out of season : بے محل یا بے وقت انگیخت یا مداخلت۔

A word to the wise : عقلمند کو اشارہ کافی ھے ۔

At a or one word : فوراً؛ بغیر تاخیر کے؛ فی الفور ۔

Beyond words : ناقابلِ بیان ۔

Big words : شیخی؛ دھونس ۔

Burning words : پُرجوش یا جوش دلانے والے الفاظ ۔

By word of mouth : زبانی ۔

Fair words : چکنی چپڑی بات ۔

God's words : کتابِ الٰہی؛ کلامِ الٰہی ۔

Good word : تعریف یاتحسین کےکلمے؛ خوشامدانہ الفاظ ۔

Half word : مختصر بات یا گفتگو ۔

Hard words break no bones/Fine words butter no parsnips/Words are but wind : صرف باتوں سے کیا ھوتا ھے ۔

In a word : خلاصہ یہ کہ؛ مختصر یہ کہ ۔

In so many words : (۱) انہیں الفاظ میں ۔ (۲) صاف لفظوں میں ۔

In these, other etc words : ایسے الفاظ میں ۔

Last word : (۱) فیصلہ کن الفاظ (گفتگو یا جھگڑے میں)؛ قولِ فیصل ۔ (۲) آخری لفظ (موت سے پہلے) ۔

Of few words : کم گو؛ کم سخن ۔

Of many words : بسیار گو؛طول گو؛طوالت پسند ۔

Of one's word : قابلِ بھروسہ؛ جو اپناوعدہ نبھائے۔

On or upon one's words : (۱) واللّٰہ؛ اپنی عزت کی قسم ۔ (۲) وعدے پر ۔

Take my word for it : مجھ پریقین کرو؛ تمھیں یقین دلاتا ھوں ۔

The Seven Last words : حضرت عیسیٰ کی سات آخری باتیں ۔

The Word/The Eternal Word : کلامِ الٰہی؛ عیسائی تثلیث کا اقنوم ثانی؛ مظہرحق یعنی حضرت مسیح ۔

The word : (۱) تیر بہ ہدف لفظ ۔ (۲) درپیش معاملہ۔

To take (up) the word : کسی کے بعد یا عوض میں کچھ کہنا ۔

Wild and whirling words : بے سوچے سمجھے الفاظ ۔

Words of one syllable : صاف واضح الفاظ میں ۔

Word : (v) ۔(۱) لفظوں میں بیان کرنا؛ لفظوں میں ادا کرنا (۲) (کسی مطلب کیلئے) الفاظ کا انتخاب کرنا؛ الفاظ لانا ۔

Word accent : (n) ۔ لفظ کی بجاؤں پر تاکید دینے کا طریقہ

Word association : (n) (نفسیات) لفظی تلازم ۔

Word-blind : (a) الفاظ کور؛ جو الفاظ پڑھ لے مگر (کسی دماغی بیماری کی وجہ سے) ان کا مفہوم نہ سمجھے؛ معنی کا اندھا ۔

Word-blindness : (n) دیکھو Text blindness

Word-book : (n) (۱) فرہنگ ۔ (۲) گانے کی کتاب ۔

Word bound : (a) کم سخن؛ جو الفاظ کی کمی کی وجہ سے بول نہ سکے ۔

Word-building : (n) الفاظ سازی ۔

Word-catcher : (n) (۱) حرف گیر؛ خردہ گیر ۔ (۲) فرہنگ نویس؛ لغت ساز ۔

Word-catching : (n) حرف گیری ۔

Word-centre : (n) (تشریح) دماغ کا وہ حصہ جو الفاظ کے ادراک اور استعمال کا نظم وضبط کرتا ہے ۔

Word-deaf : (a) جو الفاظ سن لے مگر کسی دماغی بیماری کی وجہ سے ان کا مفہوم نہ سمجھے؛ معنی کا بہرا ۔

Word-deafness : (n) الفاظ کوری ۔

Word for word : (adv. & a) لفظ بہ لفظ؛ بجا؛ درست؛ ٹھیک ۔

Word-formation : (n) تشکیل الفاظ ۔

Word-game : (n) ایک کھیل جس میں کھلاڑی الفاظ بناتے، سوچتے یا قیاس کرتے ہیں ۔

Word-hoard : (n) الفاظ کا ذخیرہ ۔

To be as good as one's word : وعدہ نبھانا؛ وعدہ پورا کرنا؛ جو کہنا وہ پورا کرنا ۔

To break one's word : وعدہ توڑ دینا؛ وعدہ خلافی کرنا ۔

To eat one's words : دب کر معافی مانگنا یا اپنے الفاظ واپس لینا ۔

To give (a person) a good word : تعریف کرنا؛ تحسین کرنا ۔

To give one's word/To pledge- : وعدہ کرنا؛قول دینا۔

To give the word : سنتری کی للکار کے جواب میں شناختی الفاظ کہنا ۔

To give words to : الفاظ کا جامہ پہنانا؛ الفاظ میں بیان کرنا ۔

To have a word with : مختصر باتیں کرنا؛ دو دو باتیں کرنا ۔

To have words with : جھگڑا کرنا؛ تکرار کرنا؛ جھگڑنا؛ توتو میں میں کرنا ۔

To keep one's word : وعدہ پورا کرنا ۔

To make words : (نفی میں) کسی چیز کے متعلق مزید کچھ نہ کہنا ۔

To put into words : الفاظ کا جامہ پہنانا؛ لفظوں میں بیان کرنا ۔

To say a good word for /To speak- : سفارش کرنا؛ حمایت کرنا؛ کلمۂ خیر کہنا ۔

To say the word : حکم دینا ۔

To suit the action to the word : اپنے قول پر عمل کرنا۔

To take a person at his word : کسی کے کہنے کو صحیح فرض کرلینا ۔

To take (a person's) word : کسی کے کہنے کو صحیح فرض کرلینا؛ کسی کی باتوں پر یقین کرلینا ۔

Word-lore : (n) (۱) الفاظ اور ان کی تاریخ کا مطالعہ ۔ (۲) (لسانیات کا) وہ شعبہ جو الفاظ کی ساخت سے بحث کرتا ہے؛ صوتیات ۔

Word-magic : (n) الفاظ کا جادو ؛ لفظی جادو (جس میں صرف الفاظ کو کہنے سے اس شخص یا چیز پر جادو کا اثر ہوتا ہے جس کی طرف وہ الفاظ منسوب ہوتے ہیں) ۔

Word-man : (n) وہ شخص جس کو الفاظ پر پورا عبور حاصل ہو ۔

Word-monger : (n) (۱) (تحقیراً ) الفاظ فروش؛ وہ شخص جو غیر مانوس اور مغلق یا خالی خولی الفاظ استعمال کرتا ہے ۔ (۲) پیشہ ور مصنف ۔

Word-mongering : (n) خالی خولی یا خوش آئند الفاظ کا استعمال ۔

Word-mongery : (n) دیکھو Word-mongering

Word of command : (n) کمان جوسپاہیوں کو دی جاتی ہے ۔

Word of God : (n) مظہر حق یعنی حضرت مسیح؛ عیسائی تثلیث کا اقنوم ثانی ۔

Word of honour : (n) وعدہ جوعزت کی قسم کھاکرکیا جائے۔

Word of mouth : (n) زبانی گفتگو ۔

Word-of-mouth : (a) زبانی ۔

Word-order : (n) الفاظ کی ترتیب ۔

Word-paint : (v) الفاظ کی مصوری کرنا؛ واضح طور پر بیان کرنا ۔

Word-painter : (n) الفاظ کا مصور؛ وہ انشا پرداز جو بات کواس طرح وضاحت سے بیان کرے کہ تصویر کھینچ دے ۔

Word-painting : (n) الفاظ کی مصوری ۔

Word-perfect : (a) جسے کوئی عبارت یا اپنا پارٹ زبانی یاد ہو ۔

Word-picture : (n) لفظی تصویر؛ الفاظ مین کھینچی ہوئی تصویر؛ سماں ۔

Word-play : (n) (۱) ضلع جگت؛ ایہام ۔ (۲) نوک جھونک ۔

Word-salad : (n) بے جوڑ الفاظ کو گڈ مڈ کردینا (ذہنی پراگندگی کی وجہ سے) ۔

Word-sign : (n) علامت الفاظ ۔

Word-singer : (n) پیشہ ور مصنف؛ قلم کا مزدور ؛ مزدور اہل قلم ۔

Word-spinning : (n) مرصع انداز بیان ۔

Word-square : (n) الفاظ کا سیٹ جن میں حروف کی تعداد یکساں ہوتی ہے اور انہیں اس ترتیب سے رکھاجاتا ہے کہ افقی یا عمودی دونوں طرح سے پڑھنے پر ایک ہی لفظ بنے ۔

Word-splitter : (n) لفظوں میں موشگافی کرنے والا؛ بال کی کھال نکالنے والا ۔

Word-splitting : (n) لفظوں میں موشگافی کرنا ۔

Word-stock : (n) ذخیرۂ الفاظ ۔

Word-stress : (n) لفظ کے بجاؤں پر تاکید دینے کا طریقہ ۔

Word-value : (n) الفاظ کا اثر (جس سے بالکل صحیح معنی ادا ہو جائے اور جو کسی جملہ وغیرہ میں صحیح مقام کے لئے موزوں ہو) ۔

Wordage : (n) (۱) الفاظ ۔ (۲) الفاظ کی تعداد ۔ (۳) الفاظ کا انتخاب یا استعمال ۔

Worded : (a) لفظوں میں لکھا ہوا ۔

Wordie : (n) (اسکاچستان) لفظ ۔

Wordily : (adv.) لفاظی کے ساتھ ؛ طولِ کلامی کے ساتھ ۔

Wordiness : (n) طول کلامی؛ لفاظی؛ طوالت ۔

Wording : (n) (۱) طرز بیان ۔ (۲) الفاظ؛ الفاظ کی ترتیب یا بندش ۔

Wordless : (a) (۱) بے الفاظ کا ۔ (۲) بے زبان ؛ نطق سے محروم ۔ (۳) خاموش؛ چپ؛ ساکت؛ سکوت زدہ ۔

Wordlessly : (adv.) خاموشی کے ساتھ ؛ چپ چاپ ۔

Wordlessness : (n) بے الفاظ کا ہونا؛ بے زبانی ؛ خاموشی ؛ سکوت زدگی ۔

Wordsmith : (n) ادیب؛ الفاظ گر ۔

Wordster : (n) لفاظ ۔

Wordsworthian : (a) [f. William Wordsworth,the English poet.] ورڈس ورتھ کا یا اس سے متعلق؛ ورڈس ورتھ کے انداز یا طرز کا ۔

Wordsworthian : (n) ورڈس ورتھ کا مداح یا نقل کرنے والا؛ ورڈس ورتھ کی تصانیف کا طالبعلم ۔

Wordy : (a) [Late OE. 'wordig'.] (۱) لفاظ ؛ طول گو؛ طول نویس ۔ (۲) لفاظی کا؛ بے حد طویل؛ جس میں طوالت یا الفاظ کی بھرمار ہو ۔ (۳) لفظی؛ الفاظ کا ۔

Wordy : (a) (۱) لائق؛ قابل ؛ عمدہ؛ قابل قدر ؛ معقول ؛ قیمتی ۔ (۲) (اسکاچستان) دیکھو Worthy۔

Work : (n) [OE. 'weorc, werc, worc, wurc'.] (۱) کام؛ کار ۔ (۲) (طبیعیات) کام (صرف قوت سالمات میں تغیر پیدا کرنے میں) ۔ (۳) کوئی خاص کام؛ کام کے سامان (سینے، کاڑھنے کے سامان، کتابیں وغیرہ) ۔ (٤) کیا ہوا کام؛ صنعت؛ تصنیف؛ نمونہ ۔ (۵) (دینیات) (عموماً جمع) اعمال : نیک اعمال ۔ (٦) معاملہ : کام ۔ (۷) روزگار؛ شغل؛ مزدوری؛ کام ۔ (۸) (عموماً جمع) قلعہ بندی ؛ استحکامات ؛ مورچہ ۔ (۹) تعمیر کا کام؛ تعمیرات ۔ (۱۰) مشین کے چلانے والے پرزے ۔ (۱۱) (جمع اور اکثر واحد) کارخانہ ۔ (۱۲) آرائشی کام؛ نقش ونگار وغیرہ ۔ (۱۳) (بحری) جہاز کا وہ حصہ جو سطح آب کے اوپر ہوتا ہے ۔ (١٤) محنت ۔ (۱۵) (کرکٹ) گیند کا زمین پر گرنے کے بعد مڑ جانا ۔ (١٦) دکھ ؛ تکلیف؛ ہنگامہ؛ شور ۔ (۱۷) کھیل کی مشق؛ کسی خاص کھیل کی کوشش یا حرکت ۔ (۱۸) تخلیق؛ کارگزاری؛ کارستانی؛ کارسازی ۔ (۱۹) محنت کا نتیجہ ۔ (۲۰) پارچہ بافی؛ سلائی؛ کشیدہ کاری ۔ (۲۱) اثر؛ نتیجہ ۔ (۲۲) (جمع) جملہ سامان ۔ (۲۳) (جمع) برا برتاؤ ؛ ساری برائیاں مع قتل ۔ (٢٤) (عام) بغلی پانسا (فریب دہی کے لئے) ۔ (۲۵) مصنوعات ۔

A good day's work : ایک دن میں بہت کافی کام ۔

At work : (۱) مشغول ۔ (۲) باکار؛ چالو ۔

A work of time : وہ کام جس میں وقت زیادہ لگے ۔

Clerk of the work : میٹ؛ نگراں؛ داروغہ تعمیر ۔

Good work : اچھا کام ؛ نیک کام؛ نیکی ۔

In the works : زیرِ تکمیل ۔

In work : (۱) باضابطہ مصروف کار ۔ (۲) زیرِ تکمیل ۔ (۳) (گھوڑا) زیرِ تربیت ۔

Of all work : ہر کام کرنے والا (خصوصاً گھریلو کام)۔

Out of work : بیکار؛ بے روزگار ۔

The work : سب کچھ ؛ تمام دستیاب چیزیں یا اطلاع وغیرہ ؛

To cut out work for (a person) : (کسی کو) کچھ کام کرنے کے لئے دینا ۔

To do its work : کام کر جانا؛ اثر دکھانا ۔

To fall to work : کام شروع کرنا ۔

To get the works : قتل ہونا ۔

To give person the works : (امریکا، سوقیانہ) ٹھونکنا؛ مرمت کرنا ۔

To give someone the works : (۱) سب کچھ کہہ دینا ۔ (۲) خصوصاً قتل کر دینا؛ ماردینا ۔

To go to work : کام شروع کرنا ۔

To have (all) one's work cut : پورے وقت کا کام ہونا؛ اتنا کام ہونا کہ ذرا فرصت نہ ہو ۔

To make good work (of a person or thing) : اچھی طرح نبھانا ۔

To make short work of : دم بھر میں کرلینا؛ ختم کر دینا یا شکست دینا ۔

To make work : تباہی پھیلانا؛ ابتری پھیلانا؛ ہنگامہ مچانا ۔

To make work for : (کسی کو) کچھ کام کرنے کے لئے دینا ۔

To set to work : (۱) کام شروع کرنا ۔ (۲) کام شروع کرانا ۔

کسی خاص طبقے میں داخل ہونا یا کرنا ۔

To work at : کوئی پیشہ کرنا؛ کام کرنا ۔

To work double tides : دو دنوں کا کام ایک دن میں کردینا ۔

To work even : ایک ہی طرح بنتے جانا ۔

To work one's passage : جہاز کے کرائے کے بدلے مزدوری کرکے سفر کرنا ۔

To work one's way : مزاحمت کی وجہ سے آہستہ آہستہ بڑھنا ۔

To work the oracle/-the ropes : پوشیدہ ذرائع سے اپنے موافق اثر ڈالنا ۔

To work to rule : احتجاجاً کام آہستہ کرنے کی غرض سے بظاہر باضابطگی کے ساتھ کام کرنا ۔

To work water : (بائلر کا) جھاگ لانا یا نکالنا ۔

Work-a-day/Workaday : (n) کام کا دن ۔

Work a day/Work-a-day : (a) (۱) کام کے دن سے متعلق ۔ (۲) معمولی؛ کاروباری؛ عملی ۔

Work away : (n) وہ شخص جو جہاز پر کرائے کے بدلے مزدوری کرکے سفر کرتا ہے ۔

Work away : (v) کام کئے جانا ۔

Work-bag : (n) کام کے (خصوصاً سینے کاڑھنے کے) سامان کا تھیلا ۔

Work-basket : (n) سلائی کڑھائی کے سامان رکھنے کی ٹوکری ۔

Work-bench : (n) کمرتک اونچا مضبوط ٹیبل جس پر بڑھئی وغیرہ کام کرتے ہیں ۔

Work-board : (n) کام کرنے کا تختہ ۔

Work book : (n) (۱) نصاب کا خاکہ ۔ (۲) کتاب جس میں کسی کام کے قواعد اور طریقے درج ہوتے ہیں ۔ (۳) کتاب جس میں کئے ہوئے یا مجوزہ کام کا اندراج ہوتا ہے ۔ (٤) طالبعلموں کی مشق کی کاپی ۔

Unit of work : کام کی اکائی؛ ایک پونڈ وزن؛ ایک فٹ اوپر اٹھانے کا کام ۔

Work : (v) (۱) کام کرنا ۔ (۲) کوشش کرنا ۔ (۳) کسی چیز کا کاریگر ہونا ۔ (٤) (مشین کا) چلنا؛ چالو ہونا ۔ (٥) (تدبیر کا) کارگر ہونا؛ چلنا ۔ (٦) (مشین کو) چلانا؛ چالوکرنا ۔ (۷) کام دینا؛ (آدمی یا جانور کا) ۔ (۸) چلانا (جہازوغیرہ) ۔ (۹) (چرخی وغیرہ کا) گھومنا؛ حرکت کرنا؛ چلنا ۔ (۱۰) انتظام کرنا؛ چلانا ۔ (۱۱) اثر کرنا؛ اثر ڈالنا؛ عمل کرنا ۔ (۱۲) کرنا؛ پیدا کرنا؛ عمل میں لانا ۔ (۱۳) حرکت میں ہونا؛ حرکت کرنا ۔ (۱٤) ہیجان ہونا (خیالات وغیرہ میں)؛ (آٹے میں) خمیر اٹھنا؛ ہیجان پیدا کرنا ۔ (۱٥) (آہستہ آہستہ اور دقت سے) چلنا؛ بڑھنا؛ کھسکنا؛ گھسنا؛ چلانا؛ بڑھانا؛ گھسانا ۔ (۱٦) (آٹے وغیرہ کو) گوندھنا (لوھے وغیرہ کو) کوٹ پیٹ کر ٹھیک کرنا ۔ (۱۷) اکسانا؛ بھڑکانا؛ پیدا کرنا؛ (جوش، غصہ وغیرہ) ۔ (۱۸) کشیدہ کاری کا کام کرنا؛ کاڑھنا؛ بنانا (بیل، بوٹے وغیرہ)؛ کپڑا تیار کرنا ۔ (۱۹) حل کرنا (ریاضی کا سوال) ۔ (۲۰) جہاز کے کرائے کے بدلے مزدوری کرکے سفر کرنا؛ جرمانہ؛ قرض وغیرہ کے عوض میں محنت کرنا ۔ (۲۱) نقصان پہنچانا؛ ضرر پہنچانا ۔ (۲۲) بنانا؛ گھڑنا ۔ (۲۳) گھسانا؛ شامل کرنا ۔ (۲٤) وجود میں لانا؛ باعث یا سبب ہونا ؛ وقوع میں لانا؛ پیدا کرنا ۔ (۲٥) پیوند لگانا؛ قلم لگانا ۔ (۲٦) کوشش کرنا؛ محنت لگانا؛ جوتنا؛ ہل چلانا ۔ (۲۷) (پتھر وغیرہ کو کاٹ کر) کوئی خاص صورت دینا ۔ (۲۸) (کسی جگہ) اپنے کام سے جانا؛ اپنے کاروبار کے لئے جانا ۔ (۲۹) (عام) حکمت سے پانا یا چھٹکارا پانا ۔ (۳۰) بدل دینا؛ بدل جانا؛ ہو جانا ۔ (۳۱) دھوکہ دینا؛ جُل دینا ۔ (۳۲) ہلانا؛ جگہ بدلنا ۔ (۳۳) (اپنا) راستہ بنانا؛ ترقی کرنا ۔ (۳٤) کام کروانا؛ (آدمی یا جانور کو) کام کرنے پر مجبور کرنا ۔ (۳٥) کسی مقصد کے لئے کچھ کرنا؛ سازش یا سازباز کرنا؛ حیلہ کرنا ۔ (۳٦) کام دینا ۔ (۳۷) دکھنا ؛ درد کرنا ؛ ٹیسیں اٹھنا ۔ (۳۸) (بحری) (جہاز کا) کسی خاص سمت میں جانا؛ مخصوص سمت اختیار کرنا ۔ (۳۹) غم وغصہ کھانا؛ جوش میں آنا ۔ (٤۰) (جہاز وغیرہ کا) اس طرح چلنا کہ جوڑ ڈھیلا ہو جائے ۔ (٤۱) اس طرح بے قاعدگی یا غیرمعین طور پر چلنا کہ ناکارہ ہو جائے ۔ (٤۲) کام لینا ۔ (٤۳) (مچھلی کے) چارے کو بالکل فطری بناکر پیش کرنا ۔ (٤٤) (فری میسنوں کے)

Work-box : (n) کام کے (خصوصاً سینے کاڑھنے کے) سامان کا صندوقچہ ۔

Work-brittle : (a) محنتی؛ جفاکش ۔

Work-camp : (n) کام کرنے والوں کا کیمپ خصوصاً وہ جگہ جہاں رضاکار کچھ دنوں کےلئے کام کرتے ہیں ۔

Work-curve : (n) ترسیم کار؛ رسمہ٭ کار ۔

Work-day : (n) [OE. 'weorcdaeg'.] اتوار یا چھٹی کے سوائے اور دن؛ کام کا دن ۔

Work-day : (a) کام کے دن کا یا اس سے متعلق ۔

Work-dog : (n) کتا جس سے باربرداری کا کام لیا جائے ۔

Work-farm : (n) وہ فارم جس پر نابالغ مجرموں سے کام کرایا جاتا ھے ۔

Work-fellow : (n) رفیق کار؛ ہم کار ۔

Work-force : (n) (۱) مزدوروں کی جماعت جو کسی خاص کام میں لگے ھوں ۔ (۲) مزدوروں کی تعداد ۔

Work-harden : (v) کوٹ پیٹ کر سخت بنانا ۔

Work-hardening : (n) لوھے یا دوسری دھات کو کوٹ پیٹ کر سخت بنانا؛ کام سختاؤ ۔

Work in : (v) (۱) گھسیڑنا؛ داخل کرنا؛ شامل کرنا؛ کھپانا ۔ (۲) کھپنا ۔ (۳) ملانا؛ خلط ملط کرنا ۔

Work in process : (n) نامکمل کام؛ زیرِ تکمیل کام ۔

Work-load : (n) (۱) کام یا کام کا وقت جو کسی ملازم کو دیا جائے ۔ (۲) کل کام جو کسی جماعت کو مقررہ وقت میں کرنا ھو ۔

Work-mate : (n) شریک کار؛ مل کر کام کرنے والا ۔

Work of art : (n) صناعی یا مصوری کا نمونہ ؛ فنون لطیفہ کا نمونہ ۔

Work off : (v) (۱) چھاپنا (پلیٹ سے) ۔ (۲) آہستہ آہستہ ہٹا دینا؛ چھٹکارا پانا؛ نجات حاصل کرنا ۔ (۳) ختم کرنا؛ پورا کرنا ۔ (٤) (عام) مارنا؛ پھانسی دینا ۔ (٥) ایک چیز کو دوسری چیز کہہ کر کسی کے سر منڈھ دینا ۔ (٦) ارتکاب کرنا ۔

Work of God : (n) نظام الٰہی؛ نظامِ فطرت؛ صنعتِ ایزدی ۔

Work-out : (v) (۱) حساب لگانا ۔ (۲) حل کرنا (سوال) ۔ (۳) حساب سے ھونا؛ نکلنا ۔ (٤) (سوال کا) حل ھونا؛ ٹھیک جواب آنا ۔ (٥) (آدمی کا کام سے) شل ھو جانا؛ کام کا بالکل ختم ھو جانا ۔ (٦) بڑی کوشش سے حاصل کرنا ۔ (۷) تمام تفصیلات کے ساتھ تیار کرنا؛ خصوصی طور پر تیار کرنا ۔ (۸) چھٹکارا پانا؛ نجات پانا ۔ (۹) نکل جانا ۔ (۱۰) (کان کو) اس وقت تک چلانا جب تک کہ تمام معدنیات ختم نہ ھو جائیں ۔ (۱۱) (قرض وغیرہ) پیسے میں ادا کرنے کے بدلے مزدوری کرکے ادا کر دینا ۔ (۱۲) محنت یا سعی کرکے پیدا کرنا یا حاصل کرنا ۔ (۱۳) مکمل کرنا (محنت سے) : تفصیلات کو اتمام تک پہنچانا ۔ (۱٤) مؤثر؛ قابلِ عمل یا موزوں ثابت ھونا ۔ (۱٥) کرائے پر کام کرنا ۔ (۱٦) تربیت پانا یا مشق کرنا ۔

Work-out : (n) (۱) مشق ؛ کسرت؛ ورزش ۔ (۲) آزمائش؛ تجربہ؛ امتحان ۔

Work-out : (a) (بازاری) غیرمستعمل ۔

Work over : (v) (۱) مکمل آزمائش؛ مطالعہ یا علاج کرنا ۔ (۲) پھر سے کرنا؛ از سرنو کرنا ۔ (۳) سلسلہ وار نظر ثانی یا تبدیل کرنا ۔ (٤) پیٹنا؛ مارنا؛ بری طرح برتنا ۔ (٥) جیب کترنا ۔ (٦) پوری طرح سے گولہ باری کرنا؛ بم گرانا یا گولی برسانا ۔

Work-piece : (n) زیرِ تکمیل کام ۔

Work-place : (n) کارخانہ ۔

Work-relief : (n) اعانت جو حکومت بے روزگاروں کو عوام کے مفاد کے لئے کام کرنے پر بطور اجرت دیتی ھے ۔

Work-room : (n) کام کرنے کا کمرہ ۔

Work-shy : (a) کام چور ۔

Work-song : (n) گانا جو کام کرتے وقت گایا جاتا ھے ۔

Work-spreading : (n) کام اور کام کے وقت کو بے روزگاروں کے درمیان طے کرکے بے روزگاری دور کرنے کا طریقہ ۔

Work-stoppage : (n) مزدوروں کے گروہ کا اچانک کام بند کردینا ۔

Work-study : (n) کام کے طریقے کی تفتیش تاکہ کام بہتر کیا جاسکے ۔

Work-table : (n) سینے کی میز ۔

Work-train : (n) مرمت کا سامان لے جانے والی گاڑی ۔

Work up : (v) (۱) (رفتہ رفتہ) مکمل کرنا؛ تفصیلات کے ساتھ بیان کرنا یا لکھنا ۔ (۲) رفتہ رفتہ انتہائی نقطے تک پہنچنا ۔ (۳) رفتہ رفتہ ابھارنا یا بھڑکانا (جذبات وغیرہ) ۔ (٤) اجزاء کو ملا کر مرکب بنانا ۔ (٥) مطالعہ کر کے قابلیت بہم پہنچانا (کسی مضمون میں) ۔ (٦) جہاز کے کسی ملازم کو ادھر ادھر کے کام میں مشغول رکھنا (سزا کے طور پر) ۔ (۷) کارگزاری بڑھانا ۔ (۸) بڑھنا؛ زیادہ ہونا ۔ (۹) چھپنے والی سطح پر ابھرنا ۔ (۱۰) عبور حاصل کرنا؛ مہارت حاصل کرنا ۔ (۱۱) بنانا؛ پیدا کرنا ۔

Work-up : (n) (۱) دھبا جو چھپائی میں نادانستہ طور پر لگ جائے ۔ (۲) تشخیص میں مدد دینے والی تجربہ گاہ؛ ایکسرے وغیرہ ۔

Work-upon : (v) متاثر کرنا؛ اثر کرنا؛ اثر ڈالنا؛ آمادہ کرنا ۔

Work-week : (n) کام کا ہفتہ ۔

Workability : (n) قابلِ عمل ہونا؛ عمل پذیری ۔

Workable : (a) قابلِ عمل ؛ کارآمد ۔

Workableness : (n) دیکھو Workability

Worked : (a) کام کیا ہوا؛ تراشا ہوا (پتھر وغیرہ) ؛ کاڑھا ہوا ۔

Worked up : (a) مشتعل؛ برانگیختہ ۔

Worker : (n) (۱) مزدور ۔ (۲) کارندہ ۔ (۳) مصنف؛ پیدا کرنے والا ؛ موجد ۔ (٤) شہد کی مکھی؛ چیونٹی وغیرہ ۔ (٥) کسی سیاسی جماعت کا کارندہ ؛ سماجی کارکن ۔ (٦) دیکھو Fire ۔ (۷) (چمڑا گھوٹنے کا) دو دستوں والا چاقو ۔ (۸) کپڑے کی مل کا چھوٹا بیلن یا استوانہ ۔

Worker ant : (n) کارندہ چیونٹی ۔

Worker bee : (n) کارندہ شہد کی مکھی ۔

Worker-bobbin : (n) جھالر بنانے کی مشین کی ریل ۔

Worker-card : (n) دھنکی کا استوانہ ۔

Worker-cell : (n) شہد کے چھتے کا چھوٹا خانہ جس میں کارندہ مکھی کا پہل روپ پلتا ہے ۔

Workfolk/Workfolks : (n) مزدور؛ خصوصاً کھیت میں کام کرنے والے ۔

Workful : (a) محنتی؛ جفاکش ۔

Workfulness : (n) محنت؛ جفاکشی؛ دشواری ۔

Workgirl : (n) مزدور لڑکی ۔

Workhand : (n) (۱) وہ شخص جسے کسی دوسرے نے کام کرنے کے لئے بحال کیا ہو ؛ ملازم؛ مزدور؛ نوکر ۔ (۲) محنتی مزدور ۔

Workhorse : (n) (۱) گھوڑا جو باربرداری کےلئے استعمال ہو ۔ (۲) محنتی آدمی ۔ (۳) بہت ہی فائدہ مند یا پائدارگاڑی ۔ (٤) آرے کی گھوڑی (لکڑی چیرنے کے لئے) ۔

Workhouse : (n) (۱) کارخانہ ۔ (۲) محتاج خانہ ۔ (۳) تادیب خانہ؛ بچوں کا اصلاحی جیل ۔

Working : (n) (۱) کام؛ کام کرنا ۔ (۲) چلانا؛ چالو کرنا ۔ (۳) اثر؛ تاثیر ۔ (٤) (ریاضیات) حل کرنا ۔ (٥) تخمیر؛ خمیر اٹھنا ۔ (٦) ہلچل (خصوصاً سمندر کی) ۔ (۷) حد سے زیادہ کام لینا ۔ (۸) چہرے یا منہ کی غیرارادی حرکت ۔ (۹) آہستہ حرکت ۔ (۱۰) وہ جگہ جہاں کان کھودی جائے ۔

Working : (a) (۱) کام کرنے والا؛ کاروباری؛ مزدوری کرنے والا ۔ (۲) کھیتی باڑی میں کام آنے والے (مویشی، گھوڑے وغیرہ) ۔ (۳) کارندہ (مکھی، چیونٹی وغیرہ) ۔ (٤) (سمندروغیرہ) متلاطم ۔ (٥) بنیادی؛ اساسی؛ (وہ نظریہ) جو بنیاد کا کام کرے ۔ (٦) (اکثریت) جو منظوری دینے کے لئے کافی ہو ۔ (۷) مرتعش ۔

Working asset : (n) کاروباری اثاثہ ۔

**Working barrel : (n)** گھرے کوئیں یا کان کے پمپ کا استوانہ ۔

**Working capital : (n)** (۱) کاروباری سرمایہ؛ کام چلانے کا سرمایہ؛ عملی سرمایہ ۔ (۲) کاروبار کے مصارف؛ کام چلانے کا خرچ ۔

**Working-class : (n)** مزدوروں کا طبقہ ۔

**Working-class : (a)** مزدوروں سے متعلق ۔

**Working-day : (n)** (۱) کام کا دن (اتواراوردوسری تعطیلوں کے علاوہ) ۔ (۲) کام کا وقت؛ چوبیس گھنٹے میں وہ وقت جس میں کام کیا جائے ۔

**Working-day : (a)** کام کے دن یا وقت کا ۔

**Working-dog : (n)** کتا جس سے باربرداری کا کام لیا جائے ۔

**Working-drawing : (n)** عملی نقشہ؛ عمارت کاخاکہ یا نقشہ ۔

**Working-fire : (n)** آگ جو کافی محنت کے بعد بجھے ۔

**Working-hole : (n)** شیشہ پگھلانےکی بھٹی کےبازو کاسوراخ جس سے پگھلا ہوا شیشہ نکالا جاتا ھے ۔

**Working-hypothesis : (n)** سرسری مفروضہ ۔

**Working load : (n)** زیادہ سے زیادہ بار جو پرزہ یا عمارت کا حصہ برداشت کرسکے ۔

**Working majority : (n)** کثرت عاملانہ ۔

**Working-man : (n)** مزدور ۔

**Working model : (n)** رواں نمونہ ۔

**Working order : (n)** چالو حالت میں ہونا ۔

**Working out : (n)** مفصل تخمینہ یا اندازہ ؛ تفصیلات ۔

**Working paper : (n)** (۱) کاغذ جس پر آزمائشی اعداد، یاد داشت وغیرہ لکھتے ہیں ۔ (۲) آزمائشی گوشوارہ ۔ (۳) بچوں کی نوکری جائز قرار دینے والی قانونی دستاویز ۔

**Working parts : (n)** متحرک پرزے ۔

**Working party : (n)** (۱) کسی منصوبے پر کام کرنے والوں کی جماعت ۔ (۲) (خصوصاً) صنعت گاھوں میں کام کو بہتر بنانے کے طریقوں پر مشورہ دینے والی کمیٹی ۔

**Working pattern : (n)** نمونہ٭ عمل ۔

**Working plan : (n)** منصوبہ٭ عمل ۔

**Working-room : (n)** وہ کمرہ جس میں کام کیا جائے؛ کام کرنے کا کمرہ ۔

**Working standard : (n)** عملی معیار ۔

**Working-woman : (n)** (۱) ملازمت پیشہ عورت ۔ (۲) مزدوزن ۔

**Workless : (a)** بے کار؛ بے روزگار ۔

**Worklessness : (n)** بے روزگاری؛ بے کاری ۔

**Workman : (n)** (۱) مزدور ۔ (۲) کاریگر ۔ (۳) ماہر گھڑسوار ۔

**Workmanlike : (a)** کاریگری کا؛ استادی کا ۔

**Workmanlike : (adv.)** کاریگری کے ساتھ؛ استادی سے ۔

**Workmanly : (a&adv.)** دیکھو Workmanlike

**Workmanship : (n)** (۱) کاریگری؛ صناعی ۔ (۲) نفیس ساخت؛ عمدہ کام ۔ (۳) بنائی ہوئی چیز؛ صنعت ۔

**Workpeople : (n)** مزدور یا مزدورنیاں ۔

**Works-sheet : (n)** (۱) خلاصہ٭ کار ۔ (۲) ریاضی کا سوالنامہ ۔

**Workshop : (n)** (۱) کارخانہ؛ صنعت گاہ ۔ (۲) سیمینار جس میں کھل کر بحث ہوتی ھے ۔

**Workstand : (n)** دیکھو Work-table

**Workwoman : (n)** مزدوزن؛ کام کرنے والی عورت ۔

**Worky : (n)** مزدور ۔

**World : (n) [OE. 'weorold, worold'.]** (۱) عالم؛جہان؛ سنسار؛ زندگی؛ دنیا؛ جگت ۔ (۲) زندگی کے تعلقات؛ دنیا کے دھندے ۔ (۳) کائنات ؛ موجودات ۔ (٤) عالم خارجی؛ خارجی اشیاء ۔ (٥) کرہ٭ ارض؛ زمین؛ دنیا کے لوگ؛ سب لوگ ۔ (٦) دنیا کا کاروبار؛ عملی زندگی؛ دنیا کا کارخانہ ۔

(۷) شرفاء یا امراء کا طبقہ؛ ان کی معاشرت یا ان کی رائے؛ سوسائٹی؛ سماج؛ ماحول ۔ (۸) حلقہ؛ دائرہ ۔ (۹) دنیا دار لوگ ۔ (۱۰) تمام مخلوقات ۔ (۱۱) عالم اسفل ۔ (۱۲) سیارہ یا دوسرا جرم فلکی جس میں آبادی ہو؛ جرم آسمانی ۔ (۱۳) میدان عمل؛ حلقہء اثر و اختیار یا علم ۔ (۱٤) زمین کا کوئی حصہ جائے سکونت کے طور پر) ۔ (۱۵) ابتدائی اشیاء (جانور، نباتات اور معدنی اشیاء) کی تین قسموں میں سے ہر ایک ۔ (۱٦) نوع انسان؛ بشر ۔ (۱۷) اونچی یا فیشن ایبل سوسائٹی ۔ (۱۸) انسانی معاشرے یا دنیا میں رہنے والوں کا کوئی خاص طبقہ؛ حلقہ یا نسل ۔ (۱۹) بہت بڑی تعداد یا مقدار ۔ (۲۰) تاریخ انسانی کا مخصوص دور یا عہد ۔ (۲۱) ذاتی تجربہ ۔

Against all the world : سبھوں کی مخالفت یا مقابلے میں ۔

Against the world : تمام مخالفت کے باوجود ۔

All the world : پوری دنیا؛ تمام عالم ۔

All the world and his wife : دیکھو Wife (ذیلی) ۔

As long as the (or this) world lasts : جبتک دنیا سلامت ہے ۔

As the (or this) world goes : اس صورت حال میں ۔

A world : بے شمار؛ نہایت وسیع ۔

Citizen of the world : پردیسی جو ساری دنیا کو اپنا وطن سمجھتا ہو ۔

For all the world : ہرطرح سے؛ ٹھیك؛ بالکل؛ ہو بہو ۔

For worlds : کسی قیمت پر بھی (نہیں) ۔

How goes the world with (a person) : (فلاں کا) کیا حال ہے ؟

How the world goes : کیا حال ہے ؟

In the world : کہاں؛ کس جگہ ۔

In this world : جبتك دنیا قائم ہے ۔

Let the world wag : کیا حال ہے؛ کیسی گزر رہی ہے ۔

Lower or nether world : عالم اسفل؛ جہنم؛ دوزخ ۔

New world : امریکا ۔

Not for (all) the world/Not .... for world/Not for anything in the world : کسی طرح بھی نہیں ۔

Of (all) the world : پوری دنیا میں؛ سبھوں سے بڑھ کر ۔

Old world : یورپ؛ ایشیا افریقہ؛ قدیم دنیا ۔

Out of the world : نہایت اچھا؛ بہت عمدہ ۔

Shame of the world : عام ذلت؛ عام رسوائی ۔

The other, the next, a better world, the world to come, or to be : اس دنیا میں : آخرت میں ۔

The whole world : (۱) پوری دنیا ۔ (۲) عوام ۔

The world of fashion : اونچی اور فیشن ایبل سوسائٹی ۔

The world's end : دنیا کا آخری سرا ۔

This world/The world : موجودہ زندگی ؛ اس دنیا کی زندگی؛ عالم فانی؛ دنیوی زندگی ۔

To begin the world : دنیا میں قدم رکھنا؛ عملی زندگی شروع کرنا ۔

To bring into the world : پیدا کرنا؛ جننا ۔

To carry the world before one : بہت جلد مکمل کامیابی حاصل کرنا ۔

To come into (or to) the world : (۱) پیدا ہونا؛ وجود میں آنا ۔ (۲) (مجازاً) شائع ہونا ۔

To go out of this world/To depart - : مرنا؛ انتقال کرنا؛ فوت ہوجانا ۔

To knowthe world/To see - : تجربہ کار ہونا؛ تجربہ حاصل کرنا ۔

To let the world slide : (۱) دنیاجیسی چلتی ہےچلنے دو ۔ (۲) لوگوں کی رائے کی پروا نہ کرو ۔

To live out of the world : سماج سے الگ رہنا ۔

To make a noise in the world : شہرہء آفاق ہونا؛ دور دور تک شہرت یا چرچا ہونا ۔

To make the best of both worlds : اپنی دنیا اور عاقبت کو سنوارنا؛ دونوں جہاں کی بھلائی کے سامان کرنا ۔

To take the world as it is, as one finds it : اپنی زندگی دنیا کےحالات کےمطابق بنانا؛ دنیا سےنبھانا ۔

To the world's end : دنیا کے آخری سرے تک ۔

To think the world of : بہت زیادہ احترام کرنا یا اچھا سمجھنا ۔

Universal world : کائنات ۔

Wide world : سارا جہاں ۔

Woman of the world : تجربہ کار عملی عورت ۔

World : (a) (۱) دنیاوی : دنیا سے متعلق ۔ (۲) عالم گیر : کلی ؛ عالمی ۔ (۳) عالمگیر شہرت رکھنے والا ۔

World beater : (n) سبھوں پر سبقت لے جانے والا ۔

World federalism : (n) عالمگیر اصول وفاقیت ۔

World event : (n) وقوعہء عالم ۔

World ground : (n) بنیاد حقیقت؛ اصل حقیقت ۔

World history : (n) تاریخ عالم ۔

World Island : (n) یورپ، ایشیا اور افریقہ کی زمین ۔

World language : (n) عالمگیر زبان ۔

World-old : (a) بہت قدیم ۔

World policy : (n) عالمگیر پالیسی ۔

World politics : (n) عالمگیر سیاسیات ۔

World power : (n) (۱) دنیاوی قوت ۔ (۲) دولت عظمیٰ ؛ بڑی سلطنت ۔

World-ruler : (n) بادشاہ عالم؛ شاہجہاں ۔

World-shaking : (a) جس کا اثر پوری دنیا پر ہو؛ بہت ہی اہم ۔

World soul : (n) روح عالم ۔

World's spirit : (n) (۱) روح عالم ۔ (۲) خدا؛ کائنات؛ حقیقت ۔

World-state : (n) (۱) عالمی سلطنت ۔ (۲) بڑی سلطنت ۔

World view : (n) دیکھو Weltan Schauung

World war : (n) عالمی جنگ ۔

World-weariness : (n) زندگی سے بیزاری؛ زندگی سے تنگ ہونا ۔

World-weary : (a) زندگی سے تنگ یا بیزار ۔

World-wide : (a) عالمگیر ۔

World-wise : (adv.) دنیاوی عقل رکھنے والا ۔

World without end : (adv.) ابدی طور پر؛ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ۔

World without end : (a) دائمی؛ جاودانی؛ ابدی ۔

World without end : (n) عالم جاودانی؛ حیات ابدی؛ دوام؛ دائمی ۔

Worldful : (n) دنیا بھر ۔

Worlding : (n) دنیا دار؛ دنیا پرست آدمی ۔

Worldlet : (n) چھوٹی دنیا ۔

Worldliness : (n) ارضیت؛ دنیاویت؛ مادیت؛ نفسانیت؛ دنیا پرستی ۔

Worldling : (n) دنیادار آدمی؛ دنیا پرست ۔

Worldly : (a) [OE. 'woruldlic'.] (۱) دنیوی؛ ارضی ۔ (۲) دنیا پرست؛ عیش پرست؛ دنیاوی؛ نفسانی؛ مادی ۔ (۳) دنیاوی عقل رکھنے والا ۔

Worldly : (adv.) دنیا دارانہ؛ مادی طور پر ۔

Worldly affairs : (n) امور دنیوی ۔

Worldly goods : (n) مالِ دنیا؛ املاک ۔

Worldly-minded : (a) دنیا پرست ۔

Worldly-mindedness : (n) دنیا پرستی ۔

Worldly wisdom : (n) عقل دنیاوی؛ دنیا میں کامیاب ہونے کا ڈھب ۔

Worldly-wise : (n) دنیاوی عقل رکھنے والا ۔

Worldly-wiseman : (n) دنیاوی عقل رکھنے والا شخص ۔

World's fair : (n) عالمی میلہ ۔

World's series : (n) (بیس بال) پیشہ ور میرٹ کا فیصلہ کرنے کے لئے کھیلوں کا سلسلہ ۔

World's people : (n) عالمی کارنامہ ۔

World's record : (n) وہ لوگ جو اپنی مذہبی جماعت کےرکن نہ ہوں ۔

Worldward : (adv.) (۱) دنیاوی اعتبار سے؛ دنیاوی لحاظ سے ۔ (۲) دنیا کی طرف ۔

Worldward : (a) (۱) دنیا کے رخ کا ۔ (۲) دنیا دارانہ ۔

Worm : (n) [OE. 'wyrm'.] (۱) کیڑا؛ کرم؛ دودہ ۔ (۲) ادنیٰ یا حقیر آدمی ۔ (۳) پیچ کش کا پیچ؛ چوڑی؛ پیچہ ۔ (٤) کارتوس کا پیچ کش ۔ (٥) بھٹی کا پیچ دار دود کش ۔ (٦) کتے کی زبان کے نیچے کا جھلی دار بند؛ زبان کے نیچے کی نس ۔ (۷) (قدیم) سانپ؛ اژدہا ۔ (۸) پیٹ کے کیڑے ؛ ان سے پیدا ہونے والا مرض ۔ (۹) کیڑے کا پہل روپ؛ بعض بھونروں کا پہل روپ ۔ (۱۰) ریشم کا کیڑا ۔ (۱۱) کیچوا جس کے متعلق خیال کیا جاتا ہے کہ قبر میں مردے کو کھاتا ہے ۔ (۱۲) (مجازاً) جہنم کی ایک اذیت ۔ (۱۳) دیکھو Comedo ۔ (١٤) کیچوا جو بطور چارہ استعمال ہوتا ہے ۔ (١٥) بعض قسم کے لمبے پتلے قشریہ یا صدف جو لکڑیوں میں چھید کر دیتے ہیں ۔ (١٦) (مجازاً) ندامت ؛ اندرونی غم ۔ (۱۷) کیچوے سے مشابہ مصنوعی یا قدرتی چیز ۔ (۱۸) (کیمیا) پیچواں نلی ۔

Even a worm will turn/Tread on a worm and it will turn : کمزور سے کمزور بھی زیادہ ستانے سے بدلہ لینے پر تیار ہو جاتا ہے؛ ایک وقت آتا ہے کہ چیونٹی بھی کاٹتی ہے ۔

Food for worms-/Meat-/Worm's meat : مردہ؛ کیڑوں کا کھاجا۔

The worm : تباہ کن وبا ۔

Worm : (v) (۱) کیڑوں کو پکڑنا ۔ (۲) کیڑوں کو کھلا دینا ۔ (۳) کتے کی زبان کے نیچے کا جھلی دار بند نکال دینا ۔ (٤) (مجازاً) زبان کے نیچے کی نس کاٹ دینا (بطور علاج) ۔ (٥) (پودوں وغیرہ کو خصوصاً تمباکو کے) کیڑوں سےنجات دلانا ۔ (٦) خوشامد یا چالاکی سے چپکے چپکے (اعتماد، تقرب وغیرہ) حاصل کرنا ۔ (۷) رینگ کر چلنا؛ بڑھنا؛ گزرنا؛ پیٹ کے بل چلنا یا چلانا ۔ (۸) کسی شخص کے پیچھے پڑ کر چالاکی سے راز معلوم کرلینا؛ کرید کرید کر معلوم کر لینا ۔ (۹) پیچ بنانا ۔ (۱۰) پیچ کش کے ذریعہ (بندوق کی) ڈاٹ نکال لینا ۔ (۱۱) (بحری) رسہ کے گرد چھوٹی رسی لپیٹنا تاکہ لڑیوں کے درمیان جگہ بھر جائے اور رسا چکنا ہو جائے ۔ (۱۲) مزوڑی دینا ۔ (۱۳) کیچوے کا چارا دے کر مچھلی پکڑنا ۔

Worm-bark : (n) جزائر غرب الہند کا ایک درخت جس کی چھال کرم کش ہوتی ہے ۔

Worm-cast : (n) (۱) دیمک وغیرہ کی بیٹ کا ڈھیر ۔ (۲) متحجر نشان جو کیڑے کے چلنے سے بن جاتا ہے ۔

Worm-eaten : (a) (۱) کیڑوں کا کھایا ہوا؛ کرم خوردہ ۔ (۲) (مجازاً) فرسودہ؛ دقیانوسی ۔

Worm-eater : (n) کرم خور پرند ۔

Worm-eating : (a) کرم خور ۔

Worm-eel : (n) بعض قسم کی بام مچھلی ۔

Worm-gear : (n) ایک قسم کا دندانے دار پہیا یا چرخی جو چکردار پیچ کے ذریعہ حرکت کرتی ہے ۔

Worm-grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Worm-hole : (n) لکڑی وغیرہ کا گھن؛ سوراخ جو کیڑے نے کیا ہو ۔

Worm-holed : (a) کرم خوردہ؛ گھن لگا ہوا ۔

Worm-lion : (n) بعض قسم کی مکھیاں جن کاپہل روپ ریت میں گڑھے کھود کر رہتا ہے ۔

Worm lizard : (n) کرم نما چھپکلی ۔

Wormwood : (n) (۱) افسنتین؛ ایک قسم کی تلخ جڑی جو دوا وغیرہ کے کام آتی ہے ۔ (۲) روحانی تکلیف یا ندامت ۔ (۳) سوہان روح؛ روحانی تکلیف کا باعث ۔ (٤) بعض پتنگوں کے نام کے ساتھ آتا ہے ۔ (٥) Wormseed Ale کا مخفف ۔

To be wormwood (or gall and wormwood) : سوہان روح یا باعث اذیت ہونا ۔

Wormwood-ale/-beer : (n) بیر یا ایل (شراب) جس میں افسنتین بھگویا جاتا ہے ۔

Wormwood water/-wine : (n) مفرح (قلب) شراب جوافسنتین سے تیار کی جاتی ہے ۔

Wormy : (a) (۱) کرم خوردہ؛ گھن لگا ۔ (۲) کیڑوں بھرا ۔ (۳) کرم نما ۔ (٤) (مجازاً) چکر کی؛ فریب آمیز؛ کانیاں پن کی ۔

Worn : (a) (۱) استعمال شدہ؛ بوسیدہ ۔ (۲) (الفاظ یا خیالات) فرسودہ؛ پیش پا افتادہ ۔ (۳) کمزور؛ خستہ؛ تھکا ہوا ۔

Worn-down : (a) (۱) استعمال شدہ؛ بوسیدہ ۔ (۲) خستہ؛ تھکا ہوا ۔

Worn- in : (a) اندر کی طرف گھسا ہوا ۔

Worn-out : (a) (۱) گھسا ہوا؛ استعمال شدہ؛ بوسیدہ ۔ (۲) خستہ ؛ ناتواں ۔ (۳) فرسودہ ۔ (٤) ضعیف؛ ناکارہ ۔

Worn-outness : (n) بوسیدگی؛ خستگی؛ ناتوانی؛فرسودگی ۔

Worral/Worrel : (n) بڑی چھپکلی ۔

Worricow : (n) [f. worry + cow.] (۱) ڈراؤنا؛ ہوا۔ (۲) (مجازاً) دبلا پتلا ڈراؤنا شخص۔

Worried : (a) پریشان؛ فکر مند ۔

Worriedly : (adv.) پریشانی کے ساتھ۔

Worrier : (n) (۱) وہ جانور جو دوسرے جانوروں کو کاٹ کر مارڈالتا ہےیا مجروح کردیتاہے۔ (۲) دوسروں کو ستانےوالا یا اذیت پہنچانےوالا۔ (۳)پریشان کرنے والا ۔

Worriless : (a) فکروں سے خالی؛ مطمئن؛ پُرسکون ۔

Worm out : (v) (۱) چالاکی سے یا غیر محسوس طور پر نکال دینا ۔ (۲) دھوکے سے یا چالاکی سے بے دخل کر دینا ۔

Worm powder : (n) کرم کش سفوف ۔

Worm-shell : (n) سمندری صدف یا کنڈل کیڑے کا پیچدار خول ۔

Worm-snake : (n) بعض قسم کے چھوٹے بے ضرر سانپ ۔

Worm-spring : (n) پیچدار کمانی ۔

Worm-trail : (n) وہ نشانات جو بعض چٹانوں پرملتے ہیں اور جو ان کیڑوں سے بن گئے تھے جو اب معدوم ہیں ۔

Worm-wheel : (n) چکر دار پہیا یا چرخی ۔

Wormed : (a) کرم خوردہ؛ جس میں کیڑے زیادہ ہوں؛ پیچ دار؛ پیچ سے بنا ہوا ۔

Wormer : (n) (۱) کرم کش دوا ۔ (۲) توڑی دار بندوق کی نال سے کارتوس نکالنے کا پیچ کش ۔

Wormian bone : (n) [L. 'Wormiana, f. Olaus Worm, a Danish physician'.] درزی ہڈیاں ؛ ورمی ہڈیاں ۔

Worminess : (n) کیڑوں بھرا یا کرم خوردہ ہونا ۔

Wormish : (a) کیڑوں سے مشابہ؛ کرم نما ۔

Wormless : (a) کیڑوں سے پاک ۔

Wormlike : (a) دیکھو Wormish

Wormlike : (adv.) کیڑوں کی طرح ۔

Wormling : (n) (۱) چھوٹا کیڑا؛ کرمک ۔ (۲) (مجازاً) ادنی؛ حقیر مخلوق ۔

Worm's-eyes view : (n) (۱) نیچے سے دیکھا ہوا نظارہ ۔ (۲) محدود نظر؛ کرم چشم نظارہ ۔

Wormseed : (n) (۱) ایک پودا جس کے بیج پیٹ کے کیچوے خارج کر دیتے ہیں ۔ (۲) ان پودوں کے پھول جو بطور کرم کش استعمال ہوتے ہیں ۔ (۳) اس پتنگے کا انڈا جس سے ریشم کا کیڑا نکلتا ہے ۔

Worriment : (n) (۱) پریشانی؛ تشویش ۔ (۲) دقت؛ مصیبت؛ کھکھیڑ ۔

Worrisome : (a) (۱) پریشان کن ۔ (۲) پریشان ہونے والا ۔

Worrisomely : (adv.) پریشان کن طور پر ۔

Worrit : (n) پریشانی؛ تشویش؛ پریشان کرنے والا آدمی ۔

Worrit : (v) [Vulger alteration of worry] (۱) پریشان کرنا؛ دق کرنا؛ تنگ کرنا۔ (۲) پریشان ہونا؛ تشویش کرنا ۔

Worry : (n) (۱) پریشانی کی حالت؛ تشویش؛ تردد ۔ (۲) (جمع) فکریں ؛ پریشانیاں ؛ تفکرات ۔ (۳) (کسی جانور کا) دوسرے جانور کو جھنجھوڑنا؛ جھنجھوڑ ۔ (٤) مشکل؛ پیچیدگی؛ تکلیف ۔

Worry : (v) [OE. 'wyrgan'.] (۱) (کتے کا کسی کو) بار بار کاٹنا؛ جھنجھوڑنا ۔ (۲) پریشان کرنا؛ ستانا؛ دق کرنا؛ تنگ کردینا؛ پیچھےپڑجانا؛ناک میں دم کردینا؛ چین نہ لینے دینا ۔ (۳) پریشان ہونا؛ فکرمند ہونا؛ فکروں میں گھلنا؛ ہر وقت کڑھتے رہنا؛ ہر وقت اپنی پریشانیوں کے خیال میں رہنا ۔ (٤) شکاری کتے کا شکار کو جھنجھوڑنا ۔ (٥) جوش سے بوسہ لینا یا گلے سے لگانا؛ کاٹنا ۔ (٦) نگل جانا؛ ہڑپ کر لینا ۔ (۷) تھکا دینا؛ عاجز کر دینا ۔ (۸) پریشانی اور مستقل مزاجی کے ساتھ ترقی کرنا یا بڑھنا ۔ (۹) مستقل جدو جہد یا کوشش کے ذریعہ کامیاب ہونا ۔ (۱۰) گلا گھٹنا؛ دم گھٹنا ۔

I should worry : (امریکا عامیانہ) مجھے اس کی کوئی فکر نہیں ۔

Not to worry : فکر کرنے کی ضرورت نہیں ہے؛ فکر مت کرو ۔

To wear a worried look : پریشان نظر آنا ۔

To worry along : باوجود رکاوٹوں کے آگے بڑھنا ۔

To worry oneself : بے فائدہ زحمت اٹھانا ۔

To worry problem etc. out : مسئلےوغیرہ پر متواتر غور کرکے اسے حل کرلینا ۔

To worry the sword : تیزی سےمتواتر تلوارکے وار کرنا ۔

Worry beads : (n) مالا جسےہاتھ کو مشغول رکھنے یا سکون قلب کےلئے استعمال کرتےہیں (منکوں کو گن کر) ۔

Worry line : (n) (کف شناسی) پریشانی کی لکیر ۔

Worrying : (n) پریشان کرنا یا ہونا؛ جھنجھوڑنا ۔

Worrying : (a) پریشان کن؛ دق کرنے والا؛ پریشان ہونے والا ۔

Worryingly : (adv.) پریشان کرتے ہوئے یا ہوتے ہوئے؛ تردد کے ساتھ۔

Worrywart : (n) قنوطی ۔

Worse : (a) [OE. 'wiersa'.] (۱) بد تر؛ زیادہ برا؛ زیادہ خراب ۔ (۲) زیادہ شریر؛ بدچلن یا بیہودہ؛ زیادہ ظالم؛ بے رحم یا بدمزاج ۔ (۳) زیادہ نقصان دہ؛ تکلیف دہ؛ ناشائستہ یامنحوس ۔ (٤) کم خوشحال یا اچھی حالت میں ۔ (٥) زیادہ بیمار؛ زیادہ خراب حالت میں؛ بد تر حالت میں ۔

It would be none the worse for : اس سے کچھ برا اثر نہیں ہوگا؛ بدتر نہیں ہوگا ۔

The worse for : مدھوش؛ مخمور ۔

To be worse than one's word : وعدہ پورانہ کرنا؛ وعدہ خلافی کرنا ۔

Worse : (n) (۱) بدتر چیز؛ بدترحالت ۔ (۲) کم اچھا؛ رحم دل یا نیک آدمی ۔

For better, for worse/For better or (for) worse : ہر حالت میں اچھا یا برا؛ جو بھی ہو ۔

For the worse : بدتر حالت میں ۔

From bad to worse : بد سے بد تر ۔

To do worse : شیطانی کرنا؛ شرارت کرنا ۔

The have the worse : شکست دینا ۔

The worse : شکست ۔

Worse : (v) بدتر ہونا؛ بدتر کرنا ۔

Worse : (adv) [OE. 'wiers'.] (۱) زیادہ شرارت سے؛ بدتر طریقے سے؛ زیادہ برے طریقے سے؛ زیادہ قابل ملامت طور پر ۔ (۲) زیادہ شدت سے ۔ (۳) زیادہ ناقص طور پر ۔ (٤) زیادہ بدقسمتی سے؛ زیادہ منحوسیت سے ۔

To go worse with : (کسی کےلئے) بدتر ہونا ۔

To go further, and fare worse : بہتری کی کوشش میں نا کامیاب ہونا ۔

Worse and worse : (adv.) بد سے بدتر حالت میں ۔

Worse half : (n) شوہر؛ میاں ۔

Worse off : (a) بد تر حالت میں؛ بدتر ۔

Worsement : (n) کسی کی غیر منقولہ جائداد کو ( مالک کی اجازت کے بغیر) خراب کرنا ۔

Worsen : (v) (۱) بدتر ہونا یا بدتر کرنا۔ (۲) کسی کی غیر منقولہ جائداد کو نقصان پہنچانا ۔ (۳) (کسی چیز کو) بدتر دکھانا ۔

Worseness : (n) بدتری؛ بدتر ہونا ۔

Worser : (a) دیکھو Worse

Worser : (adv.) دیکھو Worse

Worserer : (a) (مزاحاً) اور بدتر ۔

Worship : (n) [OE. 'weorpscipe'.] (۱) (قدیم) قابلیت؛ قدر و منزلت؛ عزت ۔ (۲) عبادت ؛ اطاعت ؛ پوجا ۔ (۳) پرستش؛ انتہائی عظمت و محبت؛ احترام ۔ (٤) ممتاز شخصیتوں کو مخاطب کرنے کا تعظیمی لفظ ۔

Place of Worship : (۱) عبادت گاہ ۔ (۲) دیکھو Place of worship ۔

Man or gentleman of worship : ممتاز شخص؛ مقتدر ہستی ۔

Worship : (v) (۱) پوجنا؛ پرستش کرنا؛ عبادت کرنا؛ معبود ماننا ۔ (۲) قابل پرستش سمجھنا؛ مقدس سمجھنا ؛ قابلِ احترام سمجھنا ۔ (۳) عبادت میں شریک ہونا ۔ (٤) بے حد تعظیم کرنا؛ احترام کرنا ۔

Worshipable : (a) قابلِ عبادت؛ قابلِ تعظیم؛ قابلِ احترام ۔

Worshipful : (a) (۱) محترم؛ معظم؛ معزز ۔ (۲) (قدیم) مرعوب کرنے والی (چیز) ؛ ممتاز ؛ نمایاں ۔ (۳) معزز اور مقتدر ہستیوں کے لئے ایک خطاب ۔

Worshipfully : (adv.) قابل تعظیم طریقے سے؛ عظمت و شان کے ساتھ۔

Worshipfulness : (n) عظمت؛ واجب التعظیم ہونا ۔

Worshipingly/Worshippingly : (adv.) تعظیم کے ساتھ؛ احترام کرتے ہوئے ۔

Worshipless : (a) غیر معبود؛ بن پوجا؛ جس کی پرستش نہ ہوتی ہو ۔

Worshipper : (n) بندہ؛ پرستار؛اطاعت گزار؛ عابد؛ پجاری ۔

Worsle : (v) دیکھو Warsle

Worst : (a) [OE. 'wierresta,wyrresta'.] (۱) بدترین ۔ (۲) سب سے زیادہ تکلیف دہ ؛ بدبخت یا نا گوار ۔ (۳) سخت ترین ۔

Worst : (n) (۱) بد ترین حصہ؛ بدترین پہلو؛ بدترین حالت یا کیفیت ؛ بدترین واقعہ ؛ بدترین سلوک ۔ (۲) سب سے زیادہ تکلیف دہ یا نا مبارک چیز ۔ (۳) بدترین عمل ۔ (٤) شدید ترین خیالات (کسی چیز یا آدمی کے متعلق) ۔ (٥) شکست ۔

At (the) worst : بدترین حالت میں ؛ بری سے بری حالت میں ۔

The worst : بدترین چیز یا شخص ۔

If the worse comes to the worst : اگر بدترین صورت پیش آئے ۔

The worst is ....... (that)/The worst of (something)/The worst of it is..... : بدترین چیزیا صورتِ حال یہ ہے کہ ..........

(To do) the worst or one's worst : بدترین سلوک کرنا یا نقصان پہنچانا ۔

To have the worst : شکست کھانا ۔

To make the worst of : بدترین انداز میں پیش کرنا ۔

To speak or think the worst (of a person or thing) : (کسی شخص یا چیز کو) بدترین سمجھنا ۔

Worst : (v) شکست دینا؛ غالب آنا؛ سبقت لےجانا؛ زك دینا۔

Worst : (adv.) (۱) بد ترین حالت میں؛ بدترین حد تك ۔ (۲) کم سے کم؛ سب سے کم طرح پر ۔ (۳) سب سے زیادہ نقصان دہ طور پر ۔

Worsted : (a) شکست خوردہ؛ مغلوب ۔

Worsted : (n) [OE. 'wurstede'.] (۱) بٹے ہوئے اون کا کپڑا ۔ (۲) اونی دھاگہ؛ بٹے ہوئے اون ۔

Worsted : (a) بٹے ہوئے اون کا بنا ہوا؛ بٹے ہوئے اون کا کپڑا بنانے والی (مل) ۔

Wort : (n) [OE. 'wyrt'.] پودا؛ بوٹی یا ترکاری جو کھائی جاتی ہے یا بطور دوا استعمال ہوتی ہے ۔

Wort : (n) (۱) شعیرے کا زلال یا آش جس سے بیر شراب بناتے ہیں ۔ (۲) شعیرے کا زلال جس سے بعض مرض کا علاج ہوتا ہے ۔

Wort : (n) دیکھو Whort

Worth : (n) [OE. 'worp, weorp, wurp'.] (۱) قدر؛ جوہر؛ قابلیت ۔ (۲) کسی چیز یا کسی رقم کی قیمت ۔ (۳) ملکیت رکھنے والا؛ حیثیت رکھنے والا آدمی ۔ (٤) دولت؛ ملکیت ۔

Of great worth : باحیثیت؛ بڑی حیثیت کا مالك ۔

Of little worth : کم قیمت؛ کم حیثیت ۔

Of no worth : بے قیمت؛ بے حیثیت ۔

Of worth : بہت عمدہ؛ بہت قابل ۔

Worth : (n) [OE. 'worp'.] احاطہ؛ باڑا ۔

Worth : (a) (۱) قیمت کا ۔ (۲) با مصرف؛ مستحسن؛ قابل ۔ (۳) مالدار؛ وقعت کا؛ حیثیت والا ۔ (٤) لائق؛ سزاوار؛ مستحق ۔ (٥) شایان شان؛ موزوں ۔

A bird in hand is worth two in bush : دیکھو Bird

As much as ...... is worth : (اس کی) خیر نہیں ۔

For all one or it is worth : پورا زور لگاکر؛ دل کھول کر؛ بے دریغ ۔

Worth one's salt : اپنی اجرت یا تنخواہ کے لحاظ سے کافی کام کرنے والا ۔

Worth : (v) ہونا؛ واقع ہونا؛ ہوجانا ۔

Woe worth : لعنت ہو ۔

Worth-while : (a) کار آمد؛ با مصرف؛ جو وقت کا صحیح مصرف کہا جاسکے ۔

Worthful : (a) (۱) معزز؛ محترم ۔ (۲) بیش قیمت؛ قیمتی ۔

Worthfulness : (n) معزز یا قیمتی ہونا ۔

Worthiest of blood : (n) سب سے زیادہ مستحق وارث ۔

Worthily : (adv.) قابلیت کے ساتھ؛ مناسب طریقے سے؛ عمدگی سے؛ شایان شان طور پر ۔

Worthiness : (n) قابلیت؛ اہلیت ۔

Worthless : (a) (۱) بے مصرف؛ مہمل؛ ناقص ۔ (۲) نکما؛ ناقابل ۔

Worthlessly : (adv.) نکمے طریقے سے؛ ناقابلیت سے ۔

Worthwhileness : (n) کار آمد یابا مصرف ہونا ۔

Worthy : (a) [ME. 'wurpi, worpi'.] (۱) لائق؛ قابل؛ عمدہ؛ قابل قدر ؛ معقول ؛ قیمتی ۔ (۲) سزاوار؛ مستحق ؛ لائق ؛ قابل ۔ (۳) شایان شان؛ شایان؛ موزوں ۔ (٤) معزز؛ محترم؛ مقتدر ۔

Worthy : (adv.) دیکھو Worthily

Worthy : (n) (۱) معزز یا سر بر آوردہ شخص ۔ (۲) قدیم مشاہیر ۔

The Nine Worthies : اساطیر اور قدیم تاریخ کی نو مشہور ہستیاں : (۱) جوشوا (Joshua) ۔ (۲) ڈیوڈ ۔ (۳) جوڈا میکابیس (Juda Maccabacus) ۔ (٤) ہکٹر ۔ (٥) الکزینڈر۔ (٦) جولیس سیزر ۔ (۷) آرتھر ۔ (۸) شارل مین (Charlemagne) ۔ (۹) گاڈفرے آف بوئیلون (Godfrey of Bouillon) ۔

-worthy : جزو ترکیبی بمعنی "لائق" "سزاوار" "موزوں" ۔

Wortle : (n) [Origin unkn.] تار یا سیسے کی نلکی بنانے کا آلہ ۔

Wot : (v) [ME. 'woten'.] جاننا؛ علم رکھنا -

Wou-wou/Wah-wah : (n) [Sundanese 'Owa'.] ایک قسم کا بندر -

Woubit/Oobit : (n) [ME. 'wolbode, bede'.] (بولی) موٹی لاروا؛ موبٹ -

Wough : (n) [OE. 'wag'.] (قدیم) (۱) دیوار؛ اوٹ؛ درمیانی دیوار - (۲) (معدنیات) رگہ کا پہلو؛ طبقہء ارض کے شگاف کا بغلی حصہ -

Wough : (n) [Imitative.] کتے کی بھونك وغیرہ -

Would : (v) (۱) چاہنا؛ خواہش مند ہونا؛ آرزو رکھنا - (۲) معاون فعل کی طرح خواہش؛ مرضی؛ رجحان؛ میلان ؛ عادت؛ مشورہ ؛ پسند؛ التجا؛ زمانہ آئندہ ؛ امکان وغیرہ ظاہر کرنے کیلئے استعمال ہوتا ہے - (۳) دیکھو Could - (٤) دیکھو Should -

It would seem : تقریباً ایسا لگتا ہے -

I would : میں آپ کو مشورہ دیتا ہوں یا بطور سفارش کہتا ہوں؛ میں مشورہ دونگا یا میں سفارش کرونگا -

One would think : (کسی کا) ایسا خیال ہے -

Would have : یقین ہے -

Would you ........... : مہربانی کرکے کیا ......؟

Would say : کہنا چاہتا ہوں -

Would : (n) مشروط یا غیر معین خواہش کا اظہار یا احساس -

The would : خواہش؛ نیت -

Would-be : (a) (۱) خواہشمند؛ آرزو مند؛ متمنی - (۲) ہونے کی کوشش کرنے والا -

Would-be : (n) (کچھ) ہونے کی کوشش کرنے والا -

Would-have-been : (a) ہونے کا خواہاں ہونے والا -

Woulfe's bottle : (n) [The surname of Peter Woulfe, a London Chemist] (کیمیا) وولفی بوتل : دو یا تین گردنوں والی بوتل جو گیسوں کو دھونے یا جذب کرنے میں استعمال ہوتی ہے -

Wound : (n) [OE. 'wund'.] (۱) گھاؤ ؛ زخم ؛ جراحت - (۲) (مجازاً) صدمہ (جو کسی کے احساسات یا شہرت کو پہنچایا جائے) - (۳) درد محبت؛ درد عشق ؛ زخم دل - (٤) (جراحی) شگاف - (٥) تراش یا کاٹ (درختوں وغیرہ پر)؛ زخم نبات - (٦) کوئی چیز جس سے زخم لگے -

By Chirst's wounds/Wounds of God : حضرت عسیٰی کی قسم -

The (Five) wounds of christ : حضرت عیسیٰ کے جسم کے پانچ زخم -

Wound : (v) (۱) زخمی کرنا؛ مجروح کرنا؛ گھائل کرنا - (۲) صدمہ پہنچانا؛ مجروح کرنا (احساسات وغیرہ کو)- (۳) نقصان پہنچانا؛ ضرر پہنچانا؛ بگاڑنا -

Wound : (a) پیچاں؛ لپٹا ہوا؛ لپیٹا ہوا -

Wound chevron/-strip : (n) کیکری جو امریکی فوجی داہنے ہاتھ کی آستین کے نچلے حصے پر لگاتے تھے -

Wound cork : (n) انتر چھال جو درخت کی کٹی ہوئی شاخ وغیرہ پر بن جاتی ہے -

Wound fungus : (n) وہ سماروغ جو پودوں کی مجروح شاخوں پر اُگ آتے ہیں -

Wound-gum : (n) (نباتیات) زخم گوند -

Wound hormone : (n) وہ مادہ جو زخم نبات کے اچھا ہونے میں مدد دیتا ہے؛ زخم ہارمون -

Wound parasite : (n) زخم طفیلی -

Wound-up : (a) لپیٹا ہوا؛ پیچاں -

Wound-weed : (n) مرہم بوٹی؛زخم کو اچھا کرنےوالی جڑی -

Wound-wort : (n) دیکھو Wound-Weed

Wounded : (a) زخمی؛ گھائل؛ مجروح -

Wounded : (n) زخمی؛ مجروح اشخاص -

Woundedly : (adv.) زخمی ہوکر؛ گھائل ہوکر -

Wounder : (n) زخمی کرنے والا؛ مجروح کرنے والا ۔

Woundily : (adv.) (قدیم) بہت؛ بے حد؛ ناگوار طور پر ۔

Wounding : (a) زخم لگانا؛ مجروح کرنا ۔

Wounding : (a) زخمی کرنے والا؛ مجروح کرنے والا ۔

Woundingly : (adv.) مجروح کرتے ہوئے؛ صدمہ پہنچاتے ہوئے ۔

Woundless : (a) بے زخم؛ زخم سے بری؛ بے داغ ۔

Wounds : (n) قسموں میں استعمال ہوتا ہے (حضرت عیسیٰ کی قسم) ۔

Woundy : (adv.) بہت ؛ بے حد؛ بے انتہا ۔

Woundy : (a) بہت بڑا ؛ عظیم ۔

Wourali : (n) [Macushi] دیکھو Curare

Wove : (a) (۱) گتھا ہوا؛ بنا ہوا ۔ (۲) دیکھو Woven ۔ (۳) (کاغذ) تارکی جالی کے سانچے پر بنا ہوا ۔

Wove : (n) کاغذ جو تار کی جالی کے سانچے پر بنا ہو ۔

Wove-mould : (n) کاغذ بنانے کاتار کی جالی کا سانچا ۔

Woven : (a) (۱) بنا ہوا ۔ (۲) گتھا ہوا؛ بنا ہوا؛ لپٹا ہوا؛ گوندھا ہوا؛ وابستہ ۔ (۳) گوتھ کر بنایا ہوا ۔

Woven wire : (n) جالی ۔

Wow : (n) [Imitative.] (۱) کتے وغیرہ کی آواز؛ چیخ ۔

Wow : (v) (جانوروں کا) چیخنا؛ بھونکنا ؛ رونا؛ میاؤں میاؤں کرنا ۔

Wow : (interj) تعجب یا تحسین کا حرف فجائیہ ۔

Wow : (n) (امریکی عامیانہ) معرکے کا ناٹک ؛ نہایت کامیاب چیز ۔

It's a wow : بہت خوب؛ نہایت عمدہ ۔

Wow : (v) (۱) توصیف پر اکسانا ۔ (۲) بہت زیادہ متاثر کرنا؛ گہرا اثر ڈالنا (خصوصاً سامعین یا تماشابینوں پر) ۔

Wow-wow : (n) [Malay 'wauwau'.] جاوا میں پایا جانے والا ایک قسم کا بندر ۔

Wowf : (a) [Origin unkn.] وحشی؛ خبطی؛ مخبوط ۔

Wowser : (n) [Origin unkn.] بڑا کٹر؛ مذہب یا اخلاق میں سخت متشدد ۔

Wr - : (v) Wrسے شروع ہونے والے تمام الفاظ میں Wساکن ہوتا ہے ۔

Wrack : (n) [OE. 'wraec'.] (۱) تباہی؛ بربادی ۔ (۲) (قدیم شعر) انتقام ؛ بدلہ ؛ دشمنی؛ عقوبت ؛ تعذیب ۔ (۳) تباہ شدہ چیز یا شخص ۔ (٤) تباہی کے بعد بچنے والا شخص ۔

To bring, go, put, run to wrack (and ruin):: تباہ کرنا؛ برباد کرنا ۔

Wrack : (n) [MDu. 'wrak'.] (۱) تباہ شدہ جہاز یا کشتی؛ غرق شدہ جہاز ۔ (۲) بچے کھچے ٹوٹے پھوٹے سامان (جو ساحل پر آجائیں) ۔ (۳) سمندری گھاس جو ساحل پر آجائے یا اس جگہ پر اُگے جہاں جوار بہاٹا آتا ہو ۔ (٤) سطح آب پر تیرنے والی گھاس ؛ گندگی وغیرہ ۔ (٥) کھیتوں کی گھاس جو مٹی سے علیحدہ کرکے جلاتے ہیں ۔

Wrack : (n) [(M)LG. or Du 'wrak'.] گھٹیا قسم کا سن ۔

Wrack : (v) (۱) تباہ کرنا؛ برباد کردینا؛ غرقاب کر دینا ۔ (۲) (کسی شخص کی) تباہی؛ تنزل یا تخریب کا باعث ہونا ۔ (۳) توڑ کر بیکار کردینا ۔ (٤) برباد ہو جانا؛ تباہ ہو جانا ۔

Wracked : (a) تباہ شدہ؛ ٹوٹا ہوا ۔

Wrackful : (a) تباہ کن؛ غرقاب کردینے والا ۔

Wraith : (n) [Origin unkn.] (۱) بھوت؛ سایہ؛پریت ۔ (۲) انسان کاہمزاد جس کی نسبت یہ عقیدہ تھا کہ مرنے سے کچھ پہلے یا بعد نظر آتا ہے ۔ (۳) دریائی بھوت؛ جل پری ۔ (٤) بھوت جیسی شکل و صورت یا ہئیت ۔ (٥) گیس یا ابخرے کا شفاف ستون ۔

Wrangle : (n) (۱) جھگڑا؛ تکرار؛ توتو میں میں؛ گل خپ ۔ (۲) جھگڑا کرنا؛ بحث؛ تکرار ۔

Wrangle : (v) [L Du. Origin.] (۱) جھگڑا یا تکرار کرنا؛ جھگڑنا؛ توتو میں میں کرنا ۔ (۲) بحث کرنا؛

دیئے جائیں ۔ (۳) کوئی چیز جو مڑکر دوسرے کے اوپر چڑھی ہو ۔

Wrappage : (n) (۱) کپڑا، کاغذ وغیرہ جس میں کوئی چیز لپٹی ہو ۔ (۲) اوڑھنے لپیٹنے کی چیزیں ۔

Wrapped : (a) (۱) لپیٹا ہوا؛ چھپایا ہوا ۔ (۲) پھنسا ہوا؛ الجھا ہوا ۔ (۳) غرق؛ بے حد دلچسپی رکھنے والا ۔ (٤) جذب؛ منہمک ۔

Wrapped up : (a) (۱) بے حد مصروف؛ محو ۔ (۲) مشتمل ۔

Wrapped work : (n) ایک قسم کی ٹوکری بنانے کا طریقہ ۔

Wrapper : (n) (۱) لپیٹنے والا ۔ (۲) لبادہ ۔ (۳) اخبار وغیرہ لپیٹنے کا کاغذ؛ طبلق ۔ (٤) ریپر؛ علیحدہ سرورق جس میں کتاب کو لپیٹ دیتے ہیں ۔ (۵) عمدہ تمباکو کی پتی جو سگار کے اوپر لپٹی رہتی ہے؛ اوپری پتی ۔ (٦) گرد پوش ۔ (۷) اوپری پوشاک کی ایک قسم ۔ (۸) (امریکا) سگار ۔ (۹) (نباتیات) (سماروغ کا) ابتدائی اوپری غلاف ۔ (۱۰) ڈریسنگ گون؛ ایک ڈھیلا ڈھالا چوغا جو صبح اٹھ کر یا نہانے کے بعد پہنا جاتا ہے ۔

Wrapper : (v) ریپر میں لپیٹنا یا بند کرنا ۔

Wrappering : (n) موٹے قسم کا کپڑا جو کسی چیز کے اوپر لپیٹنے کے کام آتا ہے ۔

Wrapping : (n) (۱) کپڑا، کاغذ وغیرہ جس میں کوئی چیز لپیٹی جائے ۔ (۲) شال وغیرہ جو جسم کے گرد لپیٹی جاتی ہے ۔ (۳) لپیٹنا؛ ملفوف کرنا ۔ (٤) ٹوکری بنانے کا ایک طریقہ ۔

Wrapping-paper : (n) پارسل وغیرہ لپیٹنے کا مضبوط کاغذ ۔

Wrasse : (n) [Cornish.'wrach'.] ایک قسم کی سمندری مچھلی جس کے ہونٹ موٹے اور جبڑے میں دانت علیحدہ علیحدہ ہوتے ہیں ۔

Wrath : (n) [OE. 'wraeppu'.] (۱) غضب؛ غصہ ۔ (۲) قہر؛ قہرِ الٰہی ۔ (۳) سخت شدت ۔

Slow to wrath : ٹھنڈے مزاج کا؛ متحمل ۔

The day of wrath : روز حشر؛ قیامت ۔

The wrath of God : قہرِ الٰہی ۔

مباحثہ کرنا؛ حجت کرنا ۔ (۳) (کسی شخص کو) حجت کرکے دبا دینا یا راضی کر لینا؛ بحث کر کے لے لینا ۔ (٤) (گھوڑے کو) اصطبل میں بند کرنا یا نگہبانی کرنا ۔

Wrangler : (n) (۱) جھگڑا کرنے والا؛ جھگڑالو؛ بحث کرنے والا؛ حجت کرنے والا ۔ (۲) وہ شخص جو کیمبرج یونیورسٹی میں ریاضی(Tripos) میں درجۂ اول میں پاس ہو ؛ رینگلر ۔ (۳) گھوڑے کا نگہبان؛ گلہ بان ۔

Wranglership : (n) رینگلر کا اعزاز یا درجہ ۔

Wrap : (n) (۱) گلوبند؛ لبادہ، شال وغیرہ؛ اوڑھنے لپیٹنے چیزیں ۔ (۲) کمبل ۔ (۳) کتاب کے بیچ میں الگ سے شامل کئے ہوئے چار صفحے ۔ (٤) ایک لپیٹ (کسی چیز کی) ۔ (۵) رکاوٹ؛ روک؛ بندش ۔ (٦) راز؛ اخفا؛ احتساب ۔

Under wraps : چھپا کر؛ در پردہ ۔

Wrap : (v) [Origin unkn.] (۱) لپیٹنا؛ ملفوف کرنا ۔ (۲) گھیرنا؛ چھپانا ۔ (۳) (کپڑا وغیرہ) لپیٹ لینا (جسم کے گرد) ۔ (٤) باہر نکلا رہنا ۔ (۵) گلے لگانا؛ بغل گیر کرنا ۔ (٦) (گناہ، جرم وغیرہ میں) پھانسنا، لپیٹنا ۔ (۷) آغوش سکون میں سلانا ۔ (۸) پردہ پوشی کرنا ۔ (۹) (صفات کا) احاطہ کرنا (کسی شخص کا)؛ شامل کر لینا ۔ (۱۰) چھپانا ۔ (۱۱) (شعلوں کا) پھیل جانا؛ لپیٹ میں لینا ۔ (۱۲) مڑوڑنا؛ لپیٹنا ۔ (۱۳) کوزے میں بند کرنا ۔ (۱٤) کپڑے پہننا ۔

Wrap-: (v) جزو ترکیبی بمعنی لپیٹنے والی یا لپیٹی جانے والی (شے) ۔

Wrap-rascal : (n) (قدیم) یا بولی) اوور کوٹ ۔

Wrap up : (v) (۱) مکمل کرنا؛ پورا کرنا ۔ (۲) کامیابی کا ضامن ہونا؛ کامیابی کا یقین دلانا ۔ (۳) محو ہونا؛ بے حد مصروف ہونا ۔ (٤) ایک جامع رپورٹ تیار کرنا ۔ (۵) خاموش ہو جانا؛ چپ ہوجانا ۔

Wrap up : (n) خبروں کا خلاصہ ۔

Wraparound : (n) (۱) وہ پوشاک جو ایک طرف سے پورا کھلا رہے اور بدن میں لپیٹ لیا جائے ۔ (۲) چار صفحے کا اضافہ جو کتاب میں الگ سے لگا

Wrath : (a) خفا؛ ناراض؛ برہم ۔

Wrathful : (a) (۱) غضب ناک؛ غصے میں ۔ (۲) قہر آلود؛ غصے کا ۔

Wrathfully : (adv.) غضب ناک طریقے سے؛ غصے سے ۔

Wrathfulness : (n) غضبناکی؛ غصہ ۔

Wrathily : (adv.) غضب ناک طریقے سے؛ غصے سے ۔

Wrathy : (a) دیکھو Wrathful

Wrawl : (v) [ME. 'wrawlen'.] دیکھو Cry, Howl, Mewl

Wraxle : (v) [ME. 'wraxlen'.] (۱) کُشتی لڑنا ۔ (۲) پوری طاقت سے مقابلہ کرنا (بدی، مشکل وغیرہ کا)؛ پورا زور لگا دینا ۔ (۳) (مجازاً) خشوع خضوع سے دعا کرنا؛ زور شور سے دعا مانگنا ۔ (٤) سخت محنت کرنا؛ پوری کوشش کرنا (کسی چیز کے لئے)؛ جدو جہد کرنا ۔ (٥) نہایت سخت بحث؛ حجت؛ مباحثہ یا تکرار کرنا ۔ (٦) بہت زیادہ مشغول ہونا ۔ (۷) ادھر ادھر اینٹھنا؛ لہردار طریقے سے حرکت کرنا ۔ (۸) مشکلوں سے بڑھنا؛ کسی جگہ یا حالت سے جدو جہد کر کے نکلنا ۔ (۹) کشتی میں مقابلہ کرنا۔ (۱۰) (بچھڑے کو) نشان لگانے کے لئے لٹانا ۔

Wreak : (n) (قدیم) بدلہ؛ انتقام ۔

Wreak : (v) [OE. 'wrecan'.] (۱) (قدیم) بدلا لینا؛ انتقام لینا۔ (۲) (کسی سے بدلا) نکالنا؛ (انتقام) لینا؛ (کسی پر غصہ) اتارنا ۔ (۳) پوری طرح صرف کرنا ۔ (٤) نقصان پہنچانا ۔ (٥) (گھونسا وغیرہ) رسید کرنا ۔ (٦) کھل کر اظہار کرنا ۔

Wreakful : (a) (۱) کینہ پرور؛ انتقام لینےوالا ۔ (۲)انتقامی ۔

Wreath : (n) [OE. 'wripa'.] (۱) پھولوں کا ہار یا مکٹ ؛ ریشم وغیرہ کا ہار یا مکٹ ۔ (۲) دھوئیں کا چھلا؛ حلقہء دود ۔ (۳) بادل کا خمدار ٹکڑا یا حلقہ ۔ (٤) حلقہ (ناچنے والوں یا تماشائیوں کا) ۔ (٥) گول شکل میں لپیٹی ہوئی یا بل دی ہوئی کوئی چیز ۔ (٦) دھات کا چھلا ؛ حلقہ یا پیٹی جو بطور زیور استعمال ہوتی ہے ۔ (۷) (نقابت) چھلا یا حلقہ بطور علامت۔ (۸) برف جو ہوا سے جمع ہو جائے ۔ (۹) بل؛ پیچ ؛ لپیٹ ۔ (۱۰) لہر ؛ پیچیدگی ؛ موڑ ۔ (۱۱) ہندسی زینے کے جنگلے کا موڑ ۔ (۱۲) پھولوں ، سوت کا دنبالہ نما گچھا ۔ (۱۳) ادبی گلدستہ؛ کشکول ۔ (۱٤) (پتھر، آرائشی کام، دھات وغیرہ میں) ہار کا نقشہ ۔

Wreath/Wreathe : (v) (۱) ہار لپیٹنا؛ ہار یا مکٹ سے آراستہ کرنا ۔ (۲) ہار یا مکٹ بنانا (پھول، ریشم وغیرہ کا) ۔ (۳) (کسی چیز یا شخص کے گرد) لپٹ جانا؛ دم وغیرہ لپیٹنا؛ گلے یا کمر میں ہاتھ ڈالنا ۔ (٤) گوندھنا (ہار) ۔ (٥) دھوئیں کے چھلے بنانا؛ چھلوں کی شکل میں اٹھنا ۔ (٦) دائرے یا لچھے کی شکل میں حرکت کرنا؛ لچھے کی شکل اختیار کرنا؛ گول ہونا ۔ (۷) (اسکاچستان) جوا رکھنا (بیلوں کی گردن پر) ۔ (۸) (جسم کو) مروڑنا ۔ (۹) چہرے کا انداز بدلنا ۔ (مسکرانے وغیرہ کے لئے) ۔

Wreath goldenrod : (n) ایک امریکی سدا بہار بوٹی ۔

Wreath-shell : (n) گھونگے کی ایک جنس ۔

Wreath-wort : (n) ثعلب مصری کی قسم کی بوٹی ۔

Wreathed : (a) لپٹا ہوا، گوندھا ہوا؛ بدلا ہوا ۔

Wreathed in smile : (a) مسکراتا ہوا ۔

Wreathen : (a) [Late ME.'wreden'.] (۱) مروڑا ہوا؛ بگڑا ہوا؛ (۲) گوندھا ہوا ۔

Wreather : (n) گوندھنے والا؛ ہار یا مکٹ بنانے والا ۔

Wreathing : (n) مروڑنا؛ لپیٹنا؛ ہار یا مکٹ بنانا؛ لچھا بنانا ۔

Wreathingly : (adv.) مرغولے کی شکل میں؛ لچھے کی شکل میں ۔

Wreathless : (a) بے ہار یا مکٹ کا ۔

Wreathlet : (n) چھوٹا مکٹ یا ہار ۔

Wreathy : (a) (۱) ہار یا مکٹ کی شکل کا؛ لپٹا ہوا؛ لپٹنے والا؛ بل کھانے والا ۔ (۲) ہار یا مکٹ سے آراستہ ۔ (۳) ہار یا مکٹ بنانے کے لائق؛ ہار کا ۔

Wreck : (n) [AFr. 'wrec'.] (۱) (قانون) غرق شدہ شکستہ جہاز کا مال جو بہتا ہوا کنارے پر آئے ۔ (۲) تباہ شدہ جہاز ۔ (۳) غرق شدہ جہاز کا ٹوٹاپھوٹا یا بچا کھچا حصہ؛ شکستہ ڈھانچہ ۔

(٤) بچی کھچی ہوئی چیز ؛ شکستہ عمارت؛ کھنڈر ۔ (٥) تباہ شدہ چیز؛ شکستہ حال شے ۔ (٦) شکستہ حال یا تباہ شدہ شخص ۔ (٧) غرقابی؛ جہاز کی تباہی ۔ (٨) تباہی؛ بربادی؛ مسماری ۔

To go to wreck (or ruin) : برباد ہو جانا؛ تباہ ہو جانا ۔

Wreck : (v) (١) تباہ کردینا؛ برباد کردینا ۔ (٢) مزاحم ہونا؛ رکاوٹ ڈالنا ۔ (٣) تباہ ہونا؛ برباد ہونا ۔ (٤) شکستہ جہاز کے مال کو جمع کرنا یا تلاش کرنا ۔

Wreck master : (n) وہ افسر جو شکستہ جہاز کے مال کو قبضے میں لے کر حفاظت سے رکھے ۔

Wreck train : (n) وہ ریل گاڑی جو تباہ شدہ ریل کے ملبے کو ہٹا کر راستہ صاف کرتی ہے ۔

Wreckage : (n) (١) بچے کھچے ٹوٹے پھوٹے سامان؛ بچے بچائے حصے؛ متفرق ٹکڑے ۔ (٢) تباہ کرنا یا ہونا؛ تباہی ۔ (٣) (مجازاً) شکستہ حال اشخاص؛ سماج سے خارج شدہ اشخاص ۔

Wrecker : (n) (١) برباد کرنے والا ۔ (٢) وہ شخص جو کنارے پر رہ کر جہازوں کو غرق کرنے کی کوشش کرتا ہے تاکہ ان کا مال ہتھیائے؛ برباد شدہ جہاز کا اسباب چرانے والا ۔

Wrecker : (n) (١) تباہ شدہ جہاز کے اسباب یا مسافروں کو بچانے والا ۔ (٢) تباہ شدہ یا غرق شدہ جہاز کی تلاش کرنے یا نکالنے والا جہاز، ریل گاڑی، ان سواریوں کو چلانے والا ۔ (٣) وہ شخص جو غرق شدہ جہاز کا سامان سمندر سے نکالنے پر مقرر ہوتا ہے ۔

Wreckfish : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Wrecking : (n) غرق شدہ جہاز یا اس کے مال کو نکالنا ۔

Wrecking ball : (n) لوہے کا بڑا گولا جس کو عمارت ڈھانے وغیرہ کے لئے کل کے ذریعہ گرایا جاتا ہے ۔

Wren : (n) [OE.'wrenna'.] (١) چھوٹی دندان منقارہ عصفوری چڑیوں کی کوئی جنس؛ سُکسکہ؛ سسک؛ پھدکی ۔ (٢) ان سے مشابہ بعض قسم کی دوسری چڑیاں ۔ (٣) خصوصاً آسٹرل ایشیا کی بعض چڑیاں جو پھدکی سے مشابہ ہوتی ہیں ۔

Wren : (n) عورتوں کے شاہی بحریہ کی کوئی رکن؛ W.R.N.S (Women's Royal Naval Service) کے ممبروں کا ذو معنی نام ۔

Wren-boys : (n) (آئرستان) لڑکوں یا نوجوانوں کی ٹولی جو یوم سینٹ اسٹیفنسن پر پھدکی لئے گھر گھر گھوم کر گاتے پھرتے ہیں اور تحفہ وصول کرتے ہیں ۔

Wren-song : (n) Wren-Boy کا نغمہ یا گانا ۔

Wren-tit : (n) کیلیفورنیا میں پایا جانے والا ایک چھوٹا بھورے رنگ کا پرندہ ۔

Wren warbler : (n) بعض قسم کا ایشیائی اور افریقی پرندہ ۔

Wrench : (n) (١) زور کا جھٹکا؛ زور سے موڑنا یا کھینچنا ۔ (٢) جدائی کا صدمہ ؛ دھچکا ۔ (٣) سنسی؛ پیچ کش ؛ رنچ ۔ (٤) کھینچ تان کر نکالا ہوا یا مسخ شدہ معنی ؛ غلط مفہوم یا معنی ۔ (٥) پیچ ۔ (٦) مروڑ؛ موچ ۔ (٧) (جراحی) بعض قسم کے آلات، خصوصاً وہ جس سے لولی ٹانگ کو سیدھا کرنے کے لیے پکڑ کر مروڑتے ہیں ۔ (٨) تعاقب کئے جانے والے خرگوش کا زاویہ حادہ بناتے ہوئے مڑجانا ۔ (٩) سدراہ؛ عقدۂ لاینحل ۔

Wrench : (v) [Late OE. 'wrencan'.] (١) مروڑنا؛ زو سے جھٹکا دینا؛ مروڑ کر الگ کردینا؛ جھٹکا دے کر چھین لینا؛ زبردستی چھین لینا ۔ (٢) توڑنا؛ مروڑنا؛ مسخ کردینا (واقعات کو)۔ (٣) تعاقب کئے جانے والے خرگوش کا زاویہ حادہ بناتے ہوئے مڑجانا؛ موڑ دینا ۔ (٤) (کسی شخص یا عضو کو) مروڑنا؛ کھینچ کر یا تان کر تکلیف دینا ۔ (٥) دماغ کاوی کرنا؛ دماغی تکلیف میں مبتلا کرنا ۔

Wrenched : (a) وزن کے تقاضے سے تاکید کا ایسے بول پر پڑنے سے متعلق جو عام استعمال کے خلاف ہو ۔

Wrencher : (n) مروڑنے والا؛ مسخ کرنے والا؛ سنسی سے کام کرنے والا ۔

Wrenchingly : (adv.) تکلیف دہ حد تک ۔

Wrenlet : (n) چھوٹی پھدکی (چڑیا) ۔

Wrest : (n) (١) مروڑنا؛ اینٹھنا؛ مروڑ؛ اینٹھن ۔ (٢) جھٹکا ۔ (٣) ستار وغیرہ کی کھونٹی؛ کنجی ۔

Wrest : (n) [Variant spelling of 'reest'.] (۱) (زراعت) لوھے کا ٹکڑا جو بعض ہل کے پھال کےنیچے لگا رہتا ھے ۔ (۲) ہل کا پھال ۔

Wrest : (v) [OE. 'wraestan'.] (۱) مروڑنا؛ اینٹھنا؛ توڑنا ۔ (۲) مروڑ کر توڑنا یا الگ کرنا۔ (۳) زبردستی قبضہ کرلینا؛ چھین لینا ۔ (٤) اینٹھنا ۔ (٥) کھینچ تان کر غلط مطلب نکالنا؛ مسخ کر دینا (واقعات ، عبارت وغیرہ کو) ۔ (٦) منحرف کرنا؛ غلط یا ناجائز مقصد کے لئے پھیر دینا ۔ (۷) (قانون وغیرہ کا) غلط استعمال کرنا؛ غلط تاویل کرنا ۔

Wrest-pin : (n) (ساز کی) تاروں کی کھونٹیاں ۔

Wrest-plank : (n) پیانو کا وہ تختہ جس میں تاروں کی کھونٹیاں رہتی ہیں ۔

Wrestle : (v) [OE. 'wraestlian'.] (۱) کُشتی ۔ (۲) کشمکش ؛ شدید مقابلہ؛ انتہائی کوشش ۔

Wrestle : (v) [OE. 'wraestlian'.] دیکھو Wraxle

Wrestle down : (v) (زمین پر) گرا دینا؛ پٹخنا ۔

Wrestle out : (v) کوشش سے کرنا یا انجام دینا ۔

Wrestler : (n) دیکھو Matster

Wrestling : (n) (۱) کشتی؛ کشتی کا مقابلہ؛ کشتی کا فن؛ کشتی لڑنا ۔ (۲) سعی کرنا؛ بحث کرنا؛ حجت کرنا؛ مخالفت یا مزاحمت کرنا ۔ (۳) زور شور سے دعا مانگنا ۔

Wrestling-school : (n) (یونانی قدامت) دیکھو Palaestra

Wretch : (n) [OE. 'Wracca'.] (۱) بد نصیب؛ بد بخت؛ مصیبت کا مارا؛ آفت زدہ؛ بیچارا ۔ (۲) بے حیا؛ بے شرم آدمی؛ ذلیل آدمی ۔ (۳) کم بخت (اکثر پیار سے بھی کہتے ہیں) ۔ (٤) شریر ۔

Wretched : (a) (۱) بے حد رنجیدہ یا غمگین ؛ بد نصیب؛ بدبخت؛ مصیبت زدہ؛ آفت کا مارا ۔ (۲) بہت خراب؛ ناقص؛ نکما؛ ناخوشگوار؛ کم بخت ۔ (۳) سخت؛ شدید؛ بڑا ۔ (٤) حقیر؛ قابل نفرت ۔ (٥) نااہل ۔ (٦) ناکافی؛ تھوڑا ۔ (۷) دبلا؛ فرسودہ ۔

Wretchedly : (adv.) (۱) غمگینی سے؛ بدبختی سے ۔ (۲) خراب یا نکمے طریقے پر ؛ شدت سے ۔ (۳) افسوسناک طور پر؛ شرمناک طور پر۔ (٤) غیر اطمینان بخش طور پر؛ بد سلیقگی سے ۔

Wretchedness : (n) (۱) غمگینی؛ بدنصیبی؛ بد بختی ۔ (۲) خرابی؛ نکما پن ۔ (۳) شدت ۔

Wretchock : (n) [Wretch+ock.] (بولی) جھول کا سب سے چھوٹا اور کمزور بچّہ؛ بہت چھوٹا آدمی ۔

Wrick : (n) جھٹکا؛ موچ؛ مروڑ ۔

Wrick : (v) جھٹکا آجانا؛ موچ آجانا ۔

Wried : (a) مڑا ھوا؛ اینٹھا ھوا ۔

Wriggle : (n) (۱) بل؛ لہر؛ بل کھانے کی حرکت ۔ (۲) بام مچھلی کی ایک قسم ۔ (۳) جہاز کے ھوا گزار کے اوپر کا نکلا ھوا حصہ جس سے پانی اندر نہیں جاتا ھے ۔

Wriggle : (v) [(M) LG. (Du.) 'wriggelen'.] (۱) کیڑے وغیرہ کا بل کھانا؛ لہرانا ۔ (۲) (آدمی یا جانور کا) کیڑے کی طرح بل کھانا ۔ (۳) (مجازاً) ٹال مٹول کرنا؛ حیلے حوالے کرنا ۔ (٤) بل کھاکر جانا، آنا، نکلنا وغیرہ ۔ (٥) (مجازاً) صاف نکل جانا؛ تڑپ کر نکل جانا (مشکلات وغیرہ سے) ۔ (٦) دریا کا چکر کھاتے ھوئے بہنا ۔ (۷) چپکے چپکے دل میں جگہ کرنا یا کسی محبت یا عہدے پر پہنچ جانا ۔ (۸) بل کھلانا؛ لہرانا ۔ (۹) مروڑ کر یا تیز جھٹکے کے ساتھ حرکت دینا ۔ (۱۰) اینٹھ کر گھسانا ۔ (۱۱) چپکے چپکے یا چالاکی سے کسی کا منظور نظر بنا دینا یا کسی مقام یا عہدے پر پہنچا دینا ۔ (۱۲) بل کھاکر نکل جانا یا راستہ بنالینا ۔ ۱۳) لہردار بنا دینا؛ پر پیچ بنا دینا ۔

Wriggler : (n) بل کھانے والا؛ لہرانے والا؛ چالاکی سے؛ استمالت سے یا خفیہ طور پر اپنا کام نکال لینے والا ۔

Wrigglingly : (adv.) لہر کھاکر؛ بل کھاکر ۔

Wriggly : (a) پیچ و تاب کھانے والا؛ لہردار؛ بل دار ۔

Wright : (n) [OE. 'wryhta'.] (۱) کاریگر؛ صناع؛ بنانے والا ۔ (۲) بڑھئی؛ نجار ۔

**Wright buckwheat : (n)** [after Charles Wright, an American botanical explorer] جنوب مغربی شمالی امریکا کا ایک سدا بہار پودا -

**Wright lippia : (n)** کیلیفورنیا کے صحراؤں کی ایک پھیلنے والی خوشبودار جھاڑی-

**Wring : (n)** [OE. 'wringe'.] (۱) سیب یا انگور کاعرق نکالنے کی کل - (۲) پنیر بنانے کی کل -

**Wring : (n)** (۱) مروڑ؛ دبانا؛ دبانے یا نچوڑنے کا عمل - (۲) (آنت کا) شدید درد -

**Wring : (v)** [OE. 'wringen'.] (۱) دبانا؛ نچوڑنا؛ دبانا اور مروڑنا؛ مروڑ ڈالنا؛ مروڑ کر توڑ ڈالنا - (۲) سخت اذیت دینا - (۳) توڑنا مروڑنا؛ مسخ کر دینا (عبارت کو) - (٤) چھین لینا؛ جبراً حاصل کرنا - (٥) نچوڑ کر نکالنا - (٦) (مجازاً) زبردستی آنسو نکالنا - (۷) چہرہ بگاڑنا- (۸) (تکلیف میں) ہاتھ ملنا - (۹) (جوتے کا) دبانا (پنجے کو)؛ پنجے کو دبا کر اذیت پہنچانا - (۱۰) مروڑ دینا - (۱۱) (روپیہ وغیرہ) اینٹھنا، جھونسنا - (۱۲) زبردستی اجازت لینا یا راضی کرنا - (۱۳) ہاتھ ملانا؛ مصافحہ کرنا؛ ہاتھ دبانا (جوش میں) - (۱٤) لچھے بنانا؛ بل دینا - (۱٥) اینٹھنا؛ محنت کرنا؛ جدو جہد کرنا - (۱٦) (درد وغیرہ سے) اینٹھنا؛ اپنے جسم کو مروڑنا -

To know where the shoe wrings (one) : تکلیف کی وجہ کا احساس ہونا -

To wring neck of : گردن مروڑ ڈالنا -

To wring one's hand : کف افسوس ملنا -

To wring out or wring clothes : کپڑوں کو نچوڑنا -

To wring person's hand : جوش میں ہاتھ دبانا -

**Wring down : (v)** دبانا؛ نچوڑنا -

**Wring-house : (n)** وہ جگہ جہاں سیب یا انگور نچوڑنے کی کل رہتی ہے -

**Wring off : (v)** نچوڑ کرنکالنا؛ دباکر نکل جانا؛ اینٹھ کر نکل پڑنا -

**Wring-off : (n)** (پھندے میں پھنسے ہوئے جانور کا) پنجے وغیرہ کو اینٹھ کر آزاد کرالینا -

**Wring out : (v)** (۱) نچوڑنا - (۲) مشکل سے کہنا یا اظہار کرنا - (۳) چھین لینا؛ جبراً حاصل کرنا -

**Wring up : (v)** (۱) دبانا؛ بھینچنا؛ پیوست کرنا - (۲) (دھات کی پرت کا) سمٹنا؛ کم ہونا -

**Wringer : (n)** (۱) نچوڑنے والا؛ دبانے والا - (۲) جابر؛ ستم گر؛ مردم آزار - (۳) دیکھو Wringing-Machine - (٤) (سینکنے سے پہلے) گرم فلالین کو نچوڑنے کا آلہ - (٥) تکلیف دہ؛ دشوار یا تھکادینے والا عمل؛ تجربہ یا واقعہ -

**Wringing : (n)** نچوڑنا؛ نچوڑا جانا؛ دبانا؛ دبایا جانا -

**Wringing : (a)** نچوڑنے والا؛ دبانے والا -

**Wringing machine : (n)** کپڑا نچوڑنے کی مشین؛ عصارہ -

**Wringing wet : (a)** نچوڑنے کے قابل -

**Wrinkle : (n)**[OE.'gewrinclod'.] (۱) شکن؛ جھری - (۲) سلوٹ - (۳) لہر ؛ ہلکورا - (٤) (مجازاً) بدنامی؛ داغ؛ دھبا؛ عیب - (٥) (نباتیات، حیوانیات، تشریح) جھری-(٦) طریقہ؛ طریق کار؛ تجویز؛ اشارہ ؛ عمدہ ترکیب؛ گُر - (۷) روایتی طریقے یا رویے میں تبدیلی - (۸) خفیہ اطلاع؛ ٹپ؛ مفید اطلاع-

**Wrinkle : (v)** (۱) جھریاں ڈالنا؛ شکن ڈالنا - (۲) جھریاں پڑنا؛ شکن پڑنا - (۳) شکن دار ہونا؛ سلوٹ دارہونا - (٥) (تیوری پر) بل ڈال کر کہنا - (٥) سکوڑنا -

**Wrinkle : (n)** دیکھو Winkle

**Wrinkled : (a)** (۱) جھری دار؛ شکن دار؛ پُر شکن - (۲) (نباتیات، حیوانیات، تشریح) سلوٹ دار -

**Wrinkledness : (n)** جھری دار ہونا؛ پرشکن ہونا؛ سلوٹ دار ہونا -

**Wrinkleless : (a)** بے شکن؛ بے جھری کا؛ چکنا؛ ہموار -

**Wrinkling : (n)** جھریاں پڑنا؛ شکن دار ہونا؛ جھریاں؛ سلوٹ دار سطح -

**Wrinkly : (a)** جھری دار؛ پرشکن -

**Wrist : (n)** [OE.] (۱) کلائی؛ ساعد - (۲) کلائی کا کلم؛ کلائی کی لچک - (۳) (مشین) رسٹ؛ رسٹ پن؛ مشین

کی وہ کیل یا دھری جس پر جوڑنے والا ڈنڈا پھرتا ھے ۔ (٤) کف (لباس کا) ۔ (٥) ٹخنہ ؛ پیر کا اوپر کا حصہ (انگوٹھے سے لے کر ٹخنے تک) ۔ (٦) پرندوں کا رسغ یا ساعد ۔ (٧) جانور کے اگلے پیر کا گھٹنا ۔ (٨) بعض مچھلیوں کے عظم الرسغ کا آگے کو نکلا ھوا حصہ ۔

Wrist-band : (n) (١) کف (آستین کی) ۔ (٢) کلائی بند؛ کنگن؛ کڑا ۔ (٣) کلائی پر باندھنے کی پٹی ۔ (٤) ہتھکڑی ۔

Wrist-bone : (n) کلائی کی ہڈی؛ عظم الرسغ ۔

Wrist-drop : (n) (مرضیات) کلائی کا فالج؛ کلائی کارہ جانا؛ ماؤف ھو جانا ۔

Wrist jerk : (n) (مرضیات) ہاتھ کے عضلوں کا تشنجی انقباض ۔

Wrist-joint : (n) مفصلِ ساعد ۔

Wrist-pin : (n) چول ۔

Wrist play : (n) (کرکٹ) کلائیوں کے زور سے بلے بازی کرنا ۔

Wrist-shot : (n) گولف کی ایک ضرب جو کلائی کے زور سے لگائی جاتی ھے ۔

Wrist-watch : (n) ہتھ گھڑی؛ کلائی پر باندھنے والی گھڑی ۔

Wrist-work : (n) دیکھو Wrist Play

Wristed : (a) (خاص قسم کی) کلائی والا؛ ساعد والا؛ کلائی پر پہنا ھوا ۔

Wrister : (n) (١) اونی کلائی پوش ۔ (٢) وہ مزدور جو دستانے وغیرہ میں کف لگاتا ھے ۔

Wristlet : (n) (١) کلائی بند؛ کنگن؛ کڑا ۔ (٢) ہتھکڑی ۔ (٣) کلائی پر باندھنے کا فیتہ ۔

Wristlet watch : (n) دیکھو Wrist-Watch

Wristlock : (n) کشتی کا ایک داؤں جس میں حریف کی کلائی مروڑ دی جاتی ھے ۔

Wristy : (a) کلائی کے زور پر کھیلنے والا ۔

Writ : (n) [OE.] (١) انجیل ۔ (٢) تحریر؛ تحریری دستاویز ۔ (٢) تحریری حکم ؛ پروانہ ۔ (٤) دستاویز ۔ (٥) (قانون) عدالت کا حکم نامہ ۔ (٦) شاہی فرمان ؛ طلب نامہ ۔

Holy or Sacred writ : انجیل؛ کتاب مقدس ۔

To serve writ : تعمیل کرنا (حکم نامےوغیرہ کی) ۔

Writ runs : (فلاں علاقے میں) یہ حکم نافذ ھے ۔

Writ of assistance : (n) (١) (شیرف وغیرہ کو دیا ھوا) حکم یا فیصلے کو نافذ کرنے کا پروانہ ۔ (٢) (شیرف یا دوسرے افسر کو دیا ھوا) اسمگل کئے ھوئے یا بے محصول مال کی تلاش میں مدد کرنے کا پروانہ ۔

Writ of attachment : (n) پروانۂ قرقی ۔

Writ of certiorari : (n) عدالت بالا دست کا عدالت ماتحت سے کسی مقدمے کی مِثل کے لئے طلب نامہ؛ حکم مِثل طلبی ۔

Writ of election : (n) پروانۂ انتخاب؛ کسی خالی نشست کےلئے انتخاب کرانے کا حکم ۔

Writ of privilege : (n) مخصوص حقوق رکھنے والے افراد کی رہائی کا پروانہ ۔

Writ of summons : (n) ملکی اورکلیسائی امراء کوپارلیمنٹ میں حاضر ھونے کا فرمانِ شاہی ۔

Writable : (a) (١) قابلِ تحریر؛ لکھے جانے کے لائق ۔ (٢) جس سے لکھا جانے یا جو لکھنے کے لئے موزوں ھو ۔

Write : (n) [Var. of Writ.] تحریر؛ طرزِ تحریر ۔

Hand of write : تحریر؛ طرزِ تحریر ۔

Write : (v) [OE. 'writan'.] (١) لکھنا؛ تحریر کرنا؛ نظم کرنا ۔ (٢) (مجازاً) نقش کردینا (چہرے پرکوئی صفت یا کیفیت) ۔ (٣) لکھنا؛ بھرنا؛ اندراج کرنا؛ خانہ پری کرنا ۔ (٤) تصنیف کرنا؛ لکھنا؛ تصنیف وتالیف کا کام کرنا ۔ (٥) (کسی کو) خط لکھنا؛ خط لکھ کر بھیجنا ۔ (٦) خط میں لکھنا (کوئی بات) ۔ (٧) (مصنف کا کوئی بات کتاب میں) بیان کرنا؛ لکھنا ۔ (٨) تحریر میں کسی شخص کے متعلق کوئی لفظ استعمال کرنا ۔ (٩) تصویر اتارنا؛ مصوری کرنا ۔ (١٠) ٹائپ کرنا ۔ (١١) تحریری حکم دینا ۔ (١٢) لکھ کر (خیالات، احساسات وغیرہ کا)

اظہار کرنا ۔ (۱۳) (موسیقی) راگ بنانا؛ تصنیف کرنا ۔ (۱٤) کسی کی خصوصیت تحریر میں بیان کرنا ۔ (۱۵) دستخط کرنا؛ اپنا نام لکھنا ۔ (۱٦) (کسی لفظ یا نام وغیرہ کو) مخصوص ہجے میں لکھنا ۔ (۱۷) کوئی خاص زبان استعمال کرنا (تحریر میں) ۔ (۱۸) کسی خاص انداز میں لکھنا ۔ (۱۹) کسی سخت یا ملائم سطح پر نقش کرنا ۔ (۲۰) (قلم کا) کسی خاص انداز میں لکھنا ۔ (۲۱) شیشے وغیرہ پر تصویر کھینچنا ۔ (۲۲) مقدر کرنا؛ قسمت کرنا ۔ (۲۳) ظاہر یا عیاں کر دینا؛ مہر لگا دینا ۔ (۲٤) لکھوانا؛ لکھانا ۔ (۲۵) دائمی نقش چھوڑنا ۔ (۲٦) (کمپیوٹرمیں) اعداد و شمار وغیرہ دینا ۔

To write home about : مفصل طور پر تبصرہ کرنا (خصوصاً تعریف میں) ۔

To write in the dust/-in sand/-water/-wind : جلد مٹ جانے والا کام کرنا ۔

To write oneself man : بالغ ہو جانا؛ جوان ہو جانا ۔

To write one's own ticket : اپنی مرضی کے مطابق طرزِ عمل، رتبے یا تنخواہ کا انتخاب کرنا ۔

Write : (n) ٹائپ رائٹر کا صاف اور واضح حرف ۔

Write down : (n) (۱) تحریر میں کسی شخص کی تنقیص کرنا ۔ (۲) تمسک کی قدر متعارف گھٹانا ۔ (۳) لکھنا؛ تحریر کرنا ۔ (٤) گھٹیا تصنیفات کے ذریعے اپنی شہرت گھٹانا ۔ (۵) عہدہ گھٹانا؛ قدر گھٹانا ۔ (٦) تحقیر کرنا؛ دبانا؛ مغلوب کرنا ۔

Write-down : (n) موجودات کی قدر کو جان بوجھ کر کم کر دینا ۔

Write in : (v) (۱) تحریر میں اضافہ کرنا یا داخل کرنا ۔ (۲) انتخابی پرچی پر نام لکھنا؛ اس طرح نام لکھ کر ووٹ دینا ۔ (۳) مرکزی شعبےکو لکھنا ۔

Write-in campaign : (n) انتخابی پرچی پر امیدوار کا نام لکھ کر ووٹ دینے کی سیاسی مہم ۔

Write-in vote/Write-in : (n) امیدوار اس کا نام لکھ کر دیا ہوا ووٹ ۔

Write off : (v) (۱) خط لکھ کر روانہ کر دینا ۔ (۲) قلم زد کردینا؛ کاٹ دینا؛ منسوخ کردینا (ناقابل ادائی رقم وغیرہ کو) ۔ (۳) قلم برداشتہ لکھنا؛ آسانی اور تیزی سے لکھنا ۔ (٤) قدروقیمت گھٹانا ۔ (۵) ختم کردینا؛ مار ڈالنا؛ برباد کردینا ۔ (٦) کم قدری کرنا ۔

Write-off : (n) (۱) منسوخی؛ تنسیخ؛ قلم زدگی ۔ (۲) کم قدری ۔

Write out : (v) (۱) پورا لکھ لینا ۔ (۲) سب کچھ لکھ ڈالنا؛ اپنے سارے خیالات کا ذخیرہ تحریر میں ختم کر دینا ۔

Write over : (v) (۱) دوبارہ لکھنا؛ پھر سے لکھنا ۔ (۲) (کتاب یا صفحے میں) خالی جگہوں کو تحریر سے بھر دینا ۔

Write up : (v) (۱) (کسی کی) تعریف لکھنا؛ تحریر میں تعریف کرنا۔ (۲) (کسی چیز کا حال) تفصیل سے لکھنا ۔ (۳) الی الان بنانا (جریدہ وغیرہ کو)؛ کسی ریکارڈ کو مکمل کرنا ۔ (٤) سمن جاری کرنا؛ حاضری کا حکم دینا ۔

Writer : (n) (۱) لکھنے والا۔ (۲) منشی محرر۔ (۳) انشاپرداز؛ مؤلف؛ مصنف ۔ (٤) کسی زبان کی انشا سکھانے والی کتاب؛ معلم انشا۔ (۵) (موسیقی) تصنیف کرنے والا؛ نغمہ نگار ۔ (٦) مصوری کا برش بنانے والا ۔ (۷) قلم وغیرہ جو کسی خاص انداز میں لکھتا ہے ۔ (۸) (تاریخ) ایسٹ انڈیا کمپنی کا کلرک ۔ (۹) سائن بورڈ؛ اشتہار وغیرہ لکھنے والا ۔

The (present) writer : اس کا مصنف ۔

Writer to the signet : آئرستان کا سالیسٹر یا مختار ۔

Writer's cramp/-palsy/-paralysis/-spasm : (n) رعشہ، جو زیادہ لکھنے سے ہاتھ میں پیدا ہو جاتا ہے؛ عُسر کتابت ۔

Writership : (n) محرری ۔

Writhe : (n) تشنج؛ اینٹھن ۔

Writhe : (v) [OE. 'wripan'.] (۱) درد سے اینٹھنا؛ تشنج ہونا (جسم میں) ۔ (۲) اپنے جسم کو مروڑنا ۔ (۳) تلملا جانا؛ سخت اذیت ہونا ۔ (٤) مروڑنا؛ اینٹھنا؛ لچھے بنانا۔ (۵) چہرہ بگاڑنا؛ منہ بنانا ۔ (٦) منہ بگاڑ کر بولنا ۔ (۷) لہردار

طریقے سے حرکت کرنا یا ہلنا؛ بل کھانا؛ بل دار شکل میں بڑھنا ۔

Writhen : (a) (۱) مروڑا ہوا؛ اینٹھا ہوا ۔ (۲) شکن دار؛ بل دار؛ لپٹا ہوا؛ گتھا ہوا ۔ (۳) مرغولہ بنا ہوا؛ لچھا بنا ہوا ۔

Writhing : (n) مروڑنا؛ اینٹھنا ۔

Writhingly : (adv.) بل کھاکر؛ مروڑ کر؛ اینٹھ کر ۔

Writhled : (a) (قدیم) شکن دار؛ جھریاں پڑا ہوا؛ مرجھایا ہوا؛ سوکھا ہوا ۔

Writing : (n) (۱) لکھنا؛ لکھنے کا عمل ۔ (۲) نوشتہ؛ تحریر؛ دستاویز ۔ (۳) تصنیف؛ کتاب؛ مضمون؛ تحریر ۔ (٤) تحریر ؛ لکھنے کا انداز ۔ (٥) (موسیقی) راگ بنانا؛ تصنیف ۔ (٦) نقش؛ کتبہ ۔ (۷) تحریری شکل ۔ (۸) طرز تحریر؛ اسلوب ۔ (۹) تحریر شدہ الفاظ ۔ (۱۰) تصنیف و تالیف کا پیشہ ۔

At this (present) writings : یہ (مضمون، خط وغیرہ) لکھتے وقت تک ۔

The (sacred or holy) writings : کتاب مقدس؛ انجیل مقدس ۔

The writing on the wall : وعید غیبی؛ وہ واقعہ جس کی نسبت یہ خیال ہو کہ یہ کسی آنے والی مصیبت کی خبر دیتا ہے ۔

To put thing in writing : قلم بند کرنا ۔

Writing : (a) (۱) لکھنے والا؛ تحریر کا، اس سے متعلق یا تحریر میں استعمال ہونے والا ۔ (۲) لکھنے میں مصروف ۔

Writing arm : (n) کرسی جس کا ایک بازو چوڑا بنا رہتا ہے اور اس سے لکھنے کی میز کا کام لیا جاتاہے ۔

Writing-board : (n) لکھنے کا تختہ (جس پر کاغذ رکھ کر لکھا جاتا ہے) ۔

Writing-book : (n) (۱) سادہ کاپی ۔ (۲) لکھنے کی کتاب؛ سرمشقی کاپی ۔

Writing-bureau : (n) لکھنے کے بہت سے خانوں والی میز ۔

Writing-case : (n) سامان کتابت کا صندوقچہ جس سے لکھنے کی میز کا بھی کام لیا جاتا ہے؛ رائٹنگ کیس ۔

Writing-centre : (n) دماغ کا تحریری مرکز ۔

Writing-chair : (n) لکھنے کی کرسی ۔

Writing-desk : (n) (۱) لکھنے کی ڈیسک ۔ (۲) دستی رائٹنگ کیس ۔

Writing-ink : (n) لکھنے کی روشنائی ۔

Writing-master : (n) (۱) خطاطی کا معلم ۔ (۲) پلچری ؛ ایک پرند جس کا سر، گردن اور سینہ زرد ہوتا ہے ۔

Writing-paper : (n) لکھنے کا خصوصاً خط لکھنے کا کاغذ ۔

Writing-pen : (n) قلم ۔

Writing-school : (n) (آکسفورڈ یونیورسٹی میں) تحریری امتحان کا کمرہ ۔

Writing-table : (n) لکھنے کی میز ۔

Writing tremor : (n) (نفسیات) کتابتی لرزہ ۔

Written : (a) (۱) لکھا ہوا؛ تحریر شدہ ۔ (۲) تحریری ۔ (۳) منقش؛ نقش ۔

Written-off : (a) قلمزدہ ۔

Wrizzled : (a) [Perhaps. Var. of Writhled.] جھری دار؛ پر شکن؛ لہردار ۔

Wroclaw : (a) [fr. Wroclaw, Poland.] پولینڈ کے شہر Wroclaw کا یا وہاں سے متعلق؛ وہاں کے طور طریقے یا رسم سے متعلق ۔

Wrong : (n) (۱) برائی؛ بدی؛ برا کام ؛ گناہ؛ خطا؛ جرم ۔ (۲) بے انصافی؛ ظلم؛ زیادتی ۔ (۳) نقصان؛ مضرت؛ گزند؛ صدمہ ۔ (٤) زخم ۔ (٥) ایذا؛ تکلیف ۔ (٦) غلطی ۔

To be in the wrong : قصور وار ہونا ۔

To do wrong : جرم کرنا؛ گناہ کرنا ۔

To get in wrong with person : (امریکا، بول چال) کسی شخص کو ناراض کردینا؛ مورد عتاب ہونا ۔

To get person in wrong : (امریکا) کسی کو کسی سے خفا کردینا ۔

To put in the wrong : کسی شخص کو قصوروار دکھانا یا ثابت کرنا ۔

Wrong : (a) [Late OE. 'wrang'.] (۱) بگڑا ہوا؛ خراب حالت میں ۔ (۲) برا؛ بد اخلاق یا قانون کے خلاف ۔ (۳) نامناسب؛ بے جا؛ غلط ۔ (٤) غیراطمینان بخش؛ ناقص؛ غیر معقول ۔ (٥) غیر مناسب؛ نا موافق ۔ (٦) (طباعت) (ٹائپ) جو متناسب سائز یا قسم کا نہ ہو ۔ (۷) الٹی طرف کا؛ مخالف کا ۔ (۸) غلطی پر؛ بر سر خطا؛ غلط؛ غلط فہمی پر مبنی ۔ (۹) ناموافق؛ مضر ۔ (۱۰) اوندھی کھوپڑی کا؛ کج فہم اور ضدی ۔

In the wrong box : مشکل میں ؛ ضغطے میں؛ نقصان میں ۔

On the wrong side of (forty etc.) : (چالیس، پچاس وغیرہ) سے زیادہ عمر کا ۔

On the wrong side of the blanket : دیکھو Blanket

The (or a) wrong way : غلط راستہ؛ غلط طریقہ ۔

The wrong end : نامناسب حد؛ غلط سرا ۔

The wrong side out/-before : الٹا ۔

To get out of bed (on) the wrong side : چڑچڑا ہونا ۔

To go the wrong way : دیکھو Way (ذیلی) ۔

To laugh on the wrong side of one's : دیکھو Laugh

What is wrong with : کیا خرابی ہے ۔

Wrong : (adv.) (۱) غلط طور پر؛ غلط راہ پر ۔ (۲) نامناسب طور پر؛ غلطی سے ۔ (۳) ناواجب طور پر؛ ناجائز طورپر ۔ (٤) بے انصافی سے؛ ناانصافی سے ۔ (٥) بے جگہ؛ بے ترتیبی کے ساتھ۔

To go wrong : (۱) غلط راہ اختیارکرنا؛ بھٹک جانا۔ (۲) بد راہ ہونا؛ خصوصاً عورت کا ۔ (۳) نا کام ہو جانا؛ ناکامیاب ہو جانا ۔ (٤) خلاف توقع ہونا؛ نامناسب ہونا ۔ (٥) کام خراب ہوجانا ۔

Wrong : (v) (۱) بے انصافی کرنا؛ زیادتی کرنا؛ بدسلوکی کرنا ۔ (۲) غلط الزام لگانا؛ غلطی سے برا یا قصور وار سمجھنا ۔ (۳) نقصان پہنچانا؛ ضرر پہنچانا۔ (٤) (بحری) دوسرے جہاز سے بڑھ جانا؛ سبقت لے جانا ۔ (٥) بدنام کرنا؛ تہمت لگانا ۔ (٦) چھین لینا؛ ٹھگ لینا ۔

Wrong-doer : (n) (۱) گنہگار؛ خطا کار ۔ (۲) مجرم؛ قصور وار ۔

Wrong-doing : (n) گناہ؛ خطا کاری؛ قصوروراری۔

Wrong fount : (n) غلط ٹائپ؛ کمپوزیٹر کو ہدایت کہ اس نے غلط ٹائپ کا حرف لگا دیا ہے؛ (مختصر W.F.) ۔

Wrong-head : (n) اوندھی کھوپڑی کا آدمی ۔

Wrong-head : (a) (۱) اوندھی کھوپڑی کا ۔ (۲) کج فہم اور ضدی۔

Wrong-headed : (a) دیکھو Wrong-Head

Wrong-headedly : (adv.) کج فہمی اور ضد کے ساتھ؛ ہٹ دھرمی سے ۔

Wrong-headedness : (n) کج فہمی اور ضد؛ ہٹ دھرمی؛ اوندھی کھوپڑی کا ہونا ۔

Wrong side : (n) (۱) الٹی طرف ۔ (۲) ناموافق؛ غیر محفوظ پہلو (کسی چیز کا) ۔ (۳) مخالف ۔ (٤) (کاغذ سازی) دیکھو Wireside ۔

Wronged : (a) جسے نقصان پہنچا ہو؛ جس کی ہتک عزتی کی گئی ہو ۔

Wronger : (n) گنہگار؛ خطاکار؛ ضرر رساں؛ نقصان پہنچانے والا۔

Wrongful : (a) (۱)بےجا؛ ناجائز ۔ (۲) نقصان دہ؛ ناموروں؛ نامناسب ۔ (۳) غیر منصف؛ غیر منصفانہ ۔

Wrongful death : (n) ناجائز قتل ۔

Wrongfully : (adv.) بے انصافی سے؛ ناجائز طور پر؛ بے جا طورپر ۔

Wrongfulness : (n) بے انصافی؛ زیادتی ۔

Wronghearted : (a) بے انصاف؛ غیر منصفانہ ۔

Wrongheartedness : (n) بے انصافی ۔

Wrongly : (adv.) (۱) غلطی سے؛ غلط طریقے پر ۔ (۲) بے انصافی سے ۔ (۳) غلط طور پر ۔

Wrongness : (n) غلط ہونا؛ نا مناسبت؛ بے انصافی ۔

Wrongous : (a) (۱) Wrongful ۔ (۲) غیر موزوں؛ نامناسب ۔ (۳) (اسکاچستانی قانون) غیرقانون؛ ناجائز ۔

Wrongously : (adv.) نا مناسب طور پر؛ ناجائز طور پر ۔

Wrongun : (n) دیکھو Googly

Wrop : دیکھو Wrap

Wrostle : دیکھو Wrestle

Wroot : (v) دیکھو Root

Wrote : Write کا Past tense ۔

Wroth : (a) [OE. 'wrap'.] خفا؛ ناراض؛ برہم ۔

Wrothful : (a) (قدیم) دیکھو Wrathful

Wrothy : (a) خفا؛ برہم؛ ناراض ۔

Wrought : (a) [ME. 'wrozt'.] (۱) بنا ہوا؛ ساختہ ۔ (۲) (کپڑا) بنا ہوا ۔ (۳) مزین؛ آراستہ (کشیدہ کاری وغیرہ سے) ۔ (٤) (دھات) پیٹ کر تیار کی ہوئی ۔ (٥) (نجاری) رندہ شدہ ۔

Wrought iron : (n) پٹواں لوہا؛ کمایا ہوا لوہا ۔

Wrought-nail : (n) گل میخ ۔

Wrought-off : (a) چھپی ہوئی ؛ مطبوعہ ۔

Wrought-up : (a) مشتعل ۔

Wrung : (a) (۱) مروڑا ہوا؛ نچوڑا ہوا؛ دبایا ہوا ۔ (۲) اذیت میں مبتلا ۔ (۳) اذیت ناک؛ پریشان کن ۔

Wry : (a) (۱) مڑا ہوا؛ ٹیڑھا ۔ (۲) ترچھا؛ بگڑا ہوا ۔ (۳) متضاد؛ معارض؛ مخالف (محاورہ، الفاظ، خیال وغیرہ) ۔ (٤) ناواجب ؛ بےجا ۔ (٥) طنزیہ خوشامدانہ ۔

To make a wry face/- mouth : برا منہ بنانا؛ منہ بگاڑنا ۔

Wry : (adv.) ٹیڑھا؛ ترچھا ۔

Wry : (v) [OE. 'wreon'.] (قدیم) چھپانا؛ پردہ ڈالنا ۔

Wry : (v) [OE. 'wrigian'.] (۱) منہ بنانا؛ منہ بگاڑنا ۔ (۲) مروڑنا ؛ گھمانا ( گردن، جسم وغیرہ کو) ۔ (۳) مروڑ دینا؛ ٹیڑھا کردینا ۔ (٤) (جسم، عضو وغیرہ کو) اینٹھنا (درد، تکلیف وغیرہ سے) ۔

Wry-bill/Wry-billed plover : (n) نیوزی لینڈ کا پلوور کی طرح کا ایک پرندہ جس کی چونچ داہنی طرف مڑی رہتی ہے ۔

Wry-billed : (a) جس کی چونچ کسی طرف مڑی ہوئی ہو؛ کج منقار ۔

Wry-faced : (a) غیر متناسب چہرے والا؛ کج چہرہ ۔

Wry-mouth : (n) ایک قسم کی بام سے مشابہ مچھلی جو شمالی امریکا میں پائی جاتی ہے ۔

Wry-mouthed : (a) (۱) کج دہن ۔ (۲) طنز آمیز؛ طنزیہ خوشامد کرنے والا؛ بنانے والا؛ طنزیہ خوشامد کا؛ بنانے کا؛ طنزیہ خوشامدی ۔

Wry-neck : (n) (۱) ہدہد کی قسم کی چڑیا جس کی گردن پیچھے تک مڑجاتی ہے؛ کوا ۔ (۲) کج گردن ۔ (۳) (مرضیات) گردن سیخی؛ صعتر؛ وجع مفاصل سے گردن کے عضلات کا اینٹھ جانا ۔

Wry-necked : (a) (۱) کج گردن ۔ (۲) صعتر میں مبتلا ۔

Wryly : (adv.) روکھے پن سے؛ طنز آمیزانہ ۔

Wryness : (n) ٹیڑھا پن؛ ترچھا پن؛ بگڑا ہوا ہونا ۔

Wrytail : (n) دُم جو ایک طرف مڑی ہوئی ہو ۔

Wuchereria : (n) [O, Wucherer, a 19th Century G. physician.] فائلیریا کے کیڑوں کی ایک جنس ۔

Wud : (a) [alter. of Wood.] (اسکاچستان) خصوصاً پاگل؛ دیوانہ؛ مجنوں ۔

Wuddy : دیکھو Widdy

Wuff : (n) کتے کے ہلکے بھونکنے کی آواز ۔

**Wulfenite** : (n) [G. 'Wulfenit'.] ایک قسم کی چوگوشہ دھات۔

**Wull** : (اسکاچستان) دیکھو Will

**Wulliwa** : دیکھو Williwaw

**Wump/Wumph** : (n) [Imit.] دھپ؛ بھاری چیز کے گرنے سے پیدا ہونے والی آواز ۔

**Wun** : دیکھو Woon

**Wunderkind** : (n)[G.] غیر معمولی اوصاف کا بچہ؛ جو اپنی عمر کے لحاظ سے بہت ذکی ہو ۔

**Wundtian** : (a) [f. Wilhelm wunt, a German Physiologist and psychologist.] Wilhelm Wundt کےصولوں اور تحقیقات سےمتعلق ۔

**Wung-out** : (a) جس میں آگے کا بادبان ایک طرف اور سب سےبڑا بادبان دوسری طرف لگا ہو ۔

**Wurley** : (n) [Native word.] آسٹریلیا کے دیسی باشندوں کی جھونپڑی ۔

**Wurm** : (n) [f.] (۱) یخ بستگی کا چوتھا اور آخری مرحلہ ۔ (۲) جنوبی جرمنی کی ایک ندی کا نام ۔

**Wurmian** : (a) یخ بستگی کے چوتھے اور آخری مرحلے سے متعلق ۔

**Wurrung** : (n) [Native name in Australia.] جنوب مغربی اور مرکزی آسٹریلیا کی چھوٹی قسم کا کنگارو ۔

**Wurrup** : (n) [Native name in Australia.] مرکزی اور مغربی آسٹریلیا کی چھوٹی قسم کا کنگارو ۔

**Wurst** : (n) [G.] ایک قسم کا دلہ ۔

**Wurtz column/-tube** : (n) قمقمہ دار تکسیری استوانہ جو تجربہ گاہ میں عرق کشی کے کام آتا ھے ۔

**Wurtzilite** : (n) [f. Henry Wurtz, an American minerologist and chemist.] ایک قسم کا اسفلٹ (Asphalt) ۔

**Wurtzite** : (n) [f. C.A. Wurtz, a French chemist.] (معدنیات) خام جست سلفائیڈ ۔

**Wurzel** : (n) [By shortening.] ایک قسم کا چقندر ۔

**Wustite** : (n) [G.'wustit'.] ایک مصنوعی معدنی شے($FeO$) جس میں لوھے کا آکسائیڈ ھوتا ھے ۔

**Wuther** : (n) [Alt. of Whither.] شور کے ساتھ بہنا (ھوا کا) ۔

**Wyandotte** : (n) [f. name of an Iroquoian tribe in N. Amer. Indian.] خوبصورت اوسط سائز کاگھریلو مرغ؛ امریکا کی مرغیوں، بطخوں وغیرہ کی ایک خاص نسل ۔

**Wych elm/Witch-** : (n) [f. Withc+elm.] (۱) ایک درخت جس کے پتے چوڑے ھوتے ہیں؛ وچ ایلم ۔ (۲) اس درخت کی لکڑی ۔

**Wych hazel/Witch** : (n) وچ بندق یا اس کی لکڑی ۔

**Wyclif(f)ian** : (n) [John Wycliffe.] جان وک لف کے مذہبی عقیدے یا اصول کو ماننے یا پھیلانے والا جان وک لف کا پیرو ۔

**Wyclif(f)ian** : (a) جان وک لف یا اس کے پیرووں کی تعلیم سے متعلق ۔

**Wyclif (f)ism** : (n) جان وک لف یا اس کے پیرووں کا مذہبی عقیدہ ۔

**Wyclif(f)ist** : (n) دیکھو Wyclif(f)ian

**Wyclif(f)ite** : (a) دیکھو Wiclif (f) ist

**Wyclif(f)ite** : (n) وک لف کی پیروی کرنے والا؛ وک لف کے مذہب یا مذہبی عقیدے کو ماننے والا ۔

**Wycombe chair** : (n) دیکھو Windsor Chair

**Wyde** : دیکھو Wade

**Wye** : (n) (۱) حرف وائی (y) ۔(۲) وائی کی شکل کی کوئی چیز ۔

**Wyethia** : (n) [mod. L.] سورج مکھی سے مشابہ پودوں کی ایک جنس ۔

**Wykehamical** : (a) (۱) ونچسٹر کالج یا وہاں کے طلبا یا اساتذہ سے متعلق ۔ (۲) ونچسٹر کالج کا (طالب علم) یا اس سے منسلک ۔

**Wykehamist** : (n) [mod. L. 'wykchamista'.] ونچسٹر کالج کا طالب علم یا وہاں کا تعلیم یافتہ ۔

**Wykehamist** : (a) دیکھو Wykehamical

**Wyliecoat** : (n) [ME. 'wyle cot'.] (۱) (اسکاچستان) ایک قسم کا گرم زیر جامہ ۔ (۲) (اسکاچستان) پیٹی

کوٹ؛ سایہ؛ لہنگا۔ (۳) (اسکاچستان)؛ عورتوں یا بچوں کا شب خوابی کا لباس ۔

Wynd : (n) [ME. 'Wynde'.] (اسکاچستان، بولی) گلی؛ تنگ چوراہا ۔

Wynd/Wyne : (n) (اسکاچستان) دیکھو Haw

Wynkernel : (n) دیکھو Moor-Hen

Wynyardia : (n) [mod. L. 'wynyard'.] آسٹریلیا میں پایا جانے والا ایک متحجر تھیلی دار جانور ۔

Wyte : دیکھو Wite

Wythe : دیکھو Withe

Wyvern/Wivern/Wiver : (n) [ME. 'wyvere'.] (۱) (نقابت) دو پاؤں کے پردار اژدھے کی شکل جو ڈھال پر بناتے ہیں؛ مار پردار۔ (۲) مار پردار کی شکل یا تصویر۔ (۳) کوئی عجیب الخلقت جانور جس کے متعلق خیال ہو کہ حقیقی مارپردار ہے ۔

# X

X : (n) (۱) انگریزی حروف تہجی کا چوبیسواں اور قدیم رومن کا اکیسواں حرف ۔ (۲) رومن اعداد میں دس کی رقم ۔ (۳) (جبرو مقابلہ) لا: (خلویات) مفرد لونی مادہ میں لونیویہ کی تعداد ۔ (٤) پہلی نامعلوم مقدار: (مجازاً) پُراسرار چیز ۔ (٥) شراب کی قوت کا نشان جو قرابوں پر بنا ہوتا ہے (یک آتشہ = x؛ دو آتشہ = xx) ۔ (٦) کسی چیز پر x کانشان لگانا: x جیسی شکل کی کوئی چیز ۔ (۷) x کا نشان لگا کر قلم زد کرنا ۔ (۸) کسی شخص یا چیز کو مستبدانہ یا سہولت کے طور پر نامزد کرنے کا حرف ۔ (۹) حضرت عیسیٰ مسیح کا نام بطور مخفف رقم کرنے کا حرف ۔ (۱۰) چناؤ کاغذ پر اپنی رائے دہندی کا نشان x لگانا ۔ (۱۱) معمولی قسم کا تاش کا کھیل ۔ (۱۲) ان پڑھ آدمی کا دستخط کی جگہ x نشان لگانا ۔ (۱۳) یہ بتانے کےلئے کہ بچوں کے لائق یہ فلم نہیں ہے x کا نشان استعمال کرنا ۔ (١٤) بوسہ ۔

X : (v) (۱) جو ٹائپ موجود نہ ہوں ان کی جگہ x کا استعمال کرنا ۔ (۲) x کا نشان لگانا ۔ (۳) x یا متواتر کئی x کے ذریعےتحریر کی تنسیخ کرنا ۔

X-axis : (n) (ریاضیات) محور لا: ایکس محور ۔

X-bodies : (n) (حیوانیات) لا اجسام: ایکس اجسام ۔

X-C : (n) (Ex coupon) ایکس کوپن کا مخفف ۔

X-chair : (n) قدیم طرز کی ایک عام موڑنے والی بازو دار آرام کرسی ۔

X- chromosome : (n) (۱) (حیاتیات) لالونیہ: ایکس لونیہ ۔ (۲) (جنس) ایک جنسی لونیہ ۔

X-coordinate : (n) (ہندسہ) خطوط مرتبہ ثلاثہ کا کوئی ایک خط ۔

X-disease : (n) (طب) بہت سی، خصوصاً متعدی امراض میں سے کوئی ایک : بہت سی خصوصاً مہلک بیماریوں میں سے کوئی ایک ۔

X factor : (n) (الجبرا) موزوں لیکن نا معلوم جز ضربی ۔

X-generation : (n) (حیوانیات) نسل لا نسل ۔

X-man : (n) محکمہء ڈاک کا ایک ملازم ۔

X-organ : (n) (حیوانیات) لا عضو ۔

X-protein : (n) (عضویات) پلازما پروٹین یا خون مایہ لحمیہ کی ایک چھوٹی مقدار ۔

X-ray : (v) ایکسرے سے جانچنا: ایکسرے فوٹو لینا ۔

X-ray absorbing glass : (n) (طبیعیات) شیشہ جو لا شعاعوں یا ایکسرے کو گزرنے سے روکتا ہے ۔

X-ray Appearance : (n) (طبیعیات) لا شعاعی منظر ۔

X-ray Institute : (n) (طب) ادارہء لا شعاعی ۔

X-ray microscope : (n) (طبیعات) ایک آلہ جس میں ایکسرے کے ذریعے بلوروں کے انکسار شعاع کے نمونے تصویروں میں بدل جاتے ہیں ۔

X-ray photograph/-picture : (n) (فوٹو گرافی) ایکسرے کے ذریعے بنائی گئی، عکسی تصویر ۔

X-ray photography : (n) (فوٹو گرافی) ایکسریز کے ذریعے عکاسی، تصویرکشی یا فوٹوگرافی ۔

X-ray spectrograph : (n) (طبیعیات) ایکسرے یا لاشعاعی طیف نگار ۔

X-ray spectrometer : (n) (طبیعیات) ایکسرے یا لاشعاعی طیف پیما ۔

X-ray spectrum : (n) (طبیعیات) لاشعاعی طیف ۔

X-ray therapy : (n) (طب) لاشعاعی علاجیات ۔

X-ray tube : (n) (طبیعیات) لاشعاعی نلکی ۔

X-rays : (n) (طبیعیات) لاشعاعیں؛ ایکسریز ۔

X-stool : (n) X شکل اور قدیم طرز کی ایک نہایت معمولی مڑنے والی تپائی ۔

X-stretcher : (n) X شکل کی مڑنے والی ایک آرام کرسی ۔

X unit : (n) (طبیعیات) طول موج کی ایک اکائی جو ایکسریز اور گاماریز کے لئے استعمال کی جاتی ہے ۔

X-virus : (n) (۱) (طب) ایک چھپا ہوا سمی یا چھوت کا مادہ ۔ (۲) ایک پوشیدہ چھوت کی بیماری جس کے علامات ظاہر نہیں ہوتے ۔

Xancidae : (n) [mod. L.] (حیوانیات) معدہ یا صدفہ خاندان ۔

Xancus : (n) [mod. L.] (حیوانیات) معدہ یاصدفے کی جنس ۔

Xanth-/Xantho: [mod. L. fr. Gr. 'Xanthos'.] (کیمیا) سابقہ بمعنی "اصفر" زرد" ۔

Xanthamide : (n) (کیمیا) صفوری تیزاب کا امائیڈ $(RO\ Cs\ NH_2)$ ۔

Xanthate : (n) (کیمیا) صفوری تیزاب کا نمک؛ صفوری نمک ۔

Xanthate : (v) صفوری نمک میں تبدیل کرنا ۔

Xanthation : (n) (کیمیا) لُزج مائع یا وسکوس کی ترکیب میں ایک عمل ۔

Xanthein : (n) (نباتیات) صفار؛ صفار گل؛ زینتھین ۔

Xantheine : (n) (نباتیات) صفوری؛ پھولوں میں زرد رنگ پیدا کرنے والا قابل تحلیل مادہ ۔

Xanthelasma : (n) [Gr.] (۱) (مرضیات)زردرسولی ۔ (۲) (طب) شعیرہ٭ زرد؛ زرد دانہ٭ جفن ۔

Xanthene : (n) (کیمیا) زینتھین $(C_{13}H_{10}O)$؛ ایک سفید قلمی مرکب جو Xanthene سے حاصل ہوتا ہے ۔

Xanthene dye : (n) (خصوصاً کپڑا اور کاغذ رنگنے کا ایک روشن اور چمکدار رنگین یا بے رنگ مسالا ۔

Xanthian : (a) ایشیائے کوچک میں لیسیا کے قدیم شہر زینتھین کا، وہاں سے متعلق یا وہاں کا (باشندہ)؛ خصوصاً وہاں کے سنگ ریزے سے متعلق ۔

Xanthic : (a) [Fr. 'Xanthique'.] (نباتیات) زعفرانی؛ صفوری؛ زردی مائل؛ پیلا سا ۔

Xanthic acid : (n) (کیمیا) صفوری تیزاب $(C_2H_5OCHH)$ ۔

Xanthic flower : (n) (نباتیات) صفوری پھول؛ وہ پھول جو عموماً زرد ہوتے ہیں، کبھی کبھی سرخ اور سفید مگر نیلے نہیں ہوتے ۔

Xanthidae : (n) [mod. L. 'Xanthus'.] (حیوانیات) سمندری کیکڑوں کی سب سے بڑی نسل ۔

Xanthidium : (n) [mod. L.] (نباتیات) سمندروں میں متحرک چھوٹے عضویاتی پودے جو خردبین سے دیکھے جا سکتے ہیں ۔

Xanthin : (n) (۱) (نباتیات) صفور؛ پھولوں میں زرد رنگ پیدا کرنے والا ناقابل تحلیل مادہ؛ صفور زہری؛ زرد رنگ کے پھول ۔ (۲) مجیٹھ کا وہ جزو جو رنگ دیتا ہے؛ صفور نباتی؛ صفور افراز ۔

Xanthine : (n) (Uric-acid) (کیمیا) ایک مادہ جو یورک تیزاب کی قسم کا ہے اور خون، پیشاب اور جگر میں پایا جاتا ہے؛ صفور کیمیاوی؛ صفور افراز ۔

Xanthine oxidase : (n) (کیمیا) قلم پذیر زرد لحمیہ کیمیاوی خمیر جو عموماً دودھ یا کلیجی سے حاصل ہوتا ہے ۔

Xanthippe/Xantippe : (n) بدمزاج عورت؛ چڑچڑی بیوی : لڑاکا بیوی (سقراط کی بیوی کا نام تھا) ۔

Xanthism : (n) چمڑے کی رنگائی، اس طرح کہ زرد رنگوں کو فوقیت حاصل ہو ۔

Xanthite : (n) (ارضیات) حجر اصفر ۔

Xanthium : (n) [mod. L.] (۱) (نباتیات) زرد تارا پھول؛ زرد مینا ۔ (۲) ایک قسم کا پودا جو بالوں کو زرد رنگنے کے لئے استعمال ہوتا ہے ۔

Xantho : دیکھو Xanth

Xanthocarpous : (a) [Gr.] (نباتیات) زرد ثمرہ؛ زرد پھل والا ۔

Xanthocephalus : (n) [mod. L.] (حیوانیات) زرد سر سیاہ رنگ چڑیوں کی ایک جنس جو صرف مغربی امریکا میں پائی جاتی ہے ۔

Xanthoceras : (n) [mod. L.] چین کی ایک قسم کی جھاڑی جس کے پتے پر نما ھوتے ہیں۔

Xanthochroi : (n) [mod. L.] (بشریات) گورے رنگ اور سنہرے بالوں کے لوگ؛ گوری نسل؛ کاکیسی نسل۔

Xanthochroia : (n) (طب) زرد جلدی؛ زرد رنگت۔

Xanthochroic/Xanthochrous/Xanthochroous : (a) [mod. L.] (بشریات) گورا؛ گورے اور سنہرے بالوں والا؛ کاکیسی۔

Xanthochroid/Xanthochrooid : (a) دیکھو Xanthochroic

Xanthochroism : (n) [mod. L. 'Xanthochoria'.] (طب) زرد جلدی؛ زرد رنگت ؛ بعض چڑیوں کے پروں کے رنگ کا غیرمعمولی طور پر پیلے رنگ میں بدل جانا۔

Xanthochromia : (n)[mod. L.] (طب) صفوریت۔

Xanthoconite : (n) (ارضیات) قرمزی؛ سرخ نارنجی اور زرد سے لے کر بھورے رنگ کی ایک دھات۔

Xanthocyanopsy : (n) [Gr.] (مرضیات)رنگ کوری؛ رنگودھی میں صرف زرد اورنیلے رنگوں کا ہی امتیاز ھوتا ھے۔

Xanthoderm : (n) (بشریات) زرد جلد والا شخص (خصوصاً زرد جلد والی نسل سے)؛ جلد کی زردی۔

Xanthoderma/Xanthodermia : (n) [mod. L.] (مرضیات) جلد کا زرد یا پیلا رنگ۔

Xanthodont/Xanthodontous : (a) [Gr.] (حیوانیات) (کترنے والے جانوروں سے متعلق) زرد دانت والا؛ پیلے دانتوں والا۔

Xanthogen : (n) (کیمیا) زینتھك تیزاب کامفروضہ اصلیہ۔

Xanthogenate : (n) دیکھو Xanthate

Xanthogenic acid : (a) دیکھو Xanthic Acid

Xanthogenic radiation : (n) (بصریات) زرد اثری شعاع۔

Xantholeucophore : (n) سفید داغ (جیسے مینڈك کا) جس میں زرد رنگ بھی ھو۔

Xanthoma : (n) [mod. L.] (مرضیات)سلعۂ اصفر؛ زرد رسولی۔

Xanthomatosis : (n) [mod. L.] (مرضیات) زرد رسولی کے مواد کا چمڑے یا دوسری نسیجوں میں جمع ھونے سے متعلق۔

Xanthomatous : (a) (مرضیات) سلعۂ اصفری؛ زرد رسولی کا۔

Xanthomelanoi : (n) [mod. L. fr. 'xanth'+Gr. 'melanoi'.] (بشریات) سیاہ مو اور زرد سانولے رنگ کے لوگ۔

Xanthomelanous : (a) (بشریات) سیاہ بال اور زرد سانولی رنگت کا۔

Xanthometer : (n) (بصریات) رنگ پیما یا لون پیما (سمندر یا جھیل کے پانی میں استعمال کے واسطے)۔

Xanthomonad : (n) [mod. L.] (نباتیات) زینتھو موناز جنس کا جرثومہ۔

Xanthomonas : (n) mod. L.] (نباتیات) جراثیم کی ایک بڑی جنس (سیوڈوموناس خاندان سے مشابہ)۔

Xanthone : (n) (کیمیا)ایك قلمی کیتون -$(C_6H_4(CO)(O)C_6H_4)$

Xanthopathia/Xanthopathy : (n) (مرضیات) جلد کا زرد ھو جانا؛ جلد کا پیلا پڑ جانا۔

Xanthophane : (n) (حیوانیات) زرد فام؛ پیلا رنگ۔

Xanthophore : (n) (حیوانیات) زرد بردار۔

Xanthophyceae : (n) [L.] (نباتیات) اشنہ؛ جبك؛ الجی یا بحری کائی کی ایک جنس۔

Xanthophyll : (n)[Gr.] (نباتیات)صفرۂ نباتی؛ زنتھوفل ؛ زردی برگ؛ صفور خزانی؛ موسم خزاں کے پتوں میں زرد رنگ پیدا کرنے والا مادہ۔

Xanthophyllite : (n) (معدنیات) طلقی معدن؛ ابرقی دھات۔

Xanthopicrite : (n) (کیمیا) زرشك۔

Xanthoplast : (n) (حیوانیات) زرد لون بردار؛ زرد خلیہ۔

Xanthoproteic reaction/-test : (n) (کیمیا) گرم گاڑھے شورے کے تیزاب کا تائروسین کے ساتھہ رد عمل۔

Xanthopsia/Xanthopsy : (n) [Gr.] (مرضیات) زرد نظری۔

Xanthopsin : (n) (کیمیا، حیوانیات) زردین؛ زینتھوپسین ۔

Xanthopterin : (n) (کیمیا) ایک مادہ* رنگی زرد قلمی دو عملہ جس کا پگھلاؤ اونچی حرارت پر ہوتا ہے ۔

Xanthopurpurin : (n) [Xath-+purpurin.] (۱) (کیمیا) ایک سرخ زرد بلوری مرکب ۔ (۲) دیکھو Purpuroxanthin ۔

Xanthorhamnin : (n) (کیمیا) ایک زرد قلمی شکر گوندی یا گوندنی ۔

Xanthorhiza/Xanthorrhiza : (n) [mod. L.] (نباتیات) زینتھور بیزا جنس کا ایک پودا ۔

Xanthoria : (n) [mod. L, fr. Gk. 'Xanthos'.] (نباتیات) زرد یا نارنجی رنگ کی کائی کی ایک جنس؛ زرد یا نارنجی رنگ کی کائی نما نبات جو پتھر یا درخت کے تنے پر اُگتی ہے اس کی ایک جنس۔

Xanthorrhoea : (n) [mod. L.] (۱) (نباتیات) آسٹریلیائی لیلیاسی قسم کے پودوں کی ایک جنس ۔ (۲) زینتھور یا جنس کا کوئی پودا ۔

Xanthosiderite : (n) [Gr.] (معدنیات) ایک قسم کی دھات ۔

Xanthosine : (n) (کیمیا) ایک قلمی مرکب $(C_{10}H_{12}N_4O_6)$ ۔

Xanthosis : (n) [mod. L.] (۱) (طب) صفراء نسیجی ۔ (۲) (نباتیات) اسٹرابیری کے پودے کی ایک متعدی بیماری۔

Xanthosoma : (n) [mod. L.] (نباتیات) گرم ملکی امریکی آراسی قسم کے پودوں کی ایک جنس۔

Xanthosome : (a) (حیاتیات) زرد جسم۔

Xanthospermous : (a) [Gr.] (نباتیات) زرد تخمہ ۔

Xanthotoxin : (n) (کیمیا) ایک قلمی لیکٹون $(C_{12}H_3O_4)$' خصوصاً ایک افریقی درخت کے پھلوں سے حاصل کیا ہوا ۔

Xanthotrichous : (a) زرد مو؛ زرد بال والا ۔

Xanthoura : (n) [mod. L] (حیوانیات) زرد دمان؛ دیکھو Cyanocorax ۔

Xanthous : (a) (۱) زرد مو؛ زرد رنگ والا ۔ (۲) (بشریات) منگولی نسلہ؛ منگول؛ منگول نسل کا یا زرد رنگ کا۔

Xanthoxenite : (n) (معدنیات) زینتھوزینائٹ دھات

Xanthoxyl : (n) (نباتیات) زینتھوک زائلم نسل کا ایک پودا ۔

Xanthoxylaceae : (n) pl. [mod. L] (نباتیات) زینتھوک زائلم نسل کا پودا؛ Zanthoxylaceae جنس تیج بل ۔

Xanthoxylaceous : (a) (نباتیات) زینتھوک زائلم نسل کے پودے سے متعلق ۔

Xanthoxyletin : (n) [mod. L] (کیمیا) ایک قلمی مرکب جو ایک درخت کی چھال سے حاصل ہوتا ہے ۔

Xanthoxylin : (n) (کیمیا) ایک قلمی کیتون $(C_{10}H_{12}O_4)$ ۔

Xanthoxylon/Xanthoxylum : (n) (۱) (نباتیات) جنس تیج بل ؛ روتاسی قسم کے درختوں اور جھاڑیوں کی ایک بڑی جنس ۔ (۲) دیکھو Zanthoxylum ۔

Xanthoxylum Alatum : (n) (نباتیات) تیج بل ۔

Xanthurenic acid : (n) (کیمیا) ایک زرد بلوری تیزاب $((HO)_2C_9H_4NCOOH)$ ۔

Xanthydrol : (n) (کیمیا) ایک دوسرے درجے کا بلوری الکحل $(C_6H_4(CHOH)(O)C_6H_4)$ ۔

Xantipp : (n) دیکھو Xanthippe

Xantus's murrelet : (n) (حیوانیات) کیلیفورنیا اور میکسیکو کے ساحل پر پائی جانے والی ایک قسم کی سمندری چڑیا ۔

Xantusiidae : (n) [mod. L] (حیوانیات) شمالی امریکا کے جنوبی مغربی خطے میں پائی جانے والی ایک قسم کی چھپکلی ۔

Xat : (n) [Haida] مرے ہوئے لوگوں کی یادگار میں شمالی امریکا کے مغربی خطے کے کچھ ہندوستانیوں کا گاڑا ہوا ایک منقش چوب ۔

Xaverian : (a) سینٹ فرانسس زیویر(۱۵۵۲ عیسوی) کے نام کا یا اس سے متعلق ۔

Xaverian brother : (n) بروژیس ۱۸۳۹ میں قائم شدہ رومن کیتھولک چرچ کے دنیا دار برادران کی تعلیمی جماعت کا رکن ۔

Xebec : (n) زیبک؛ بحر روم کی سہ مستولی کشتی جس میں مثلث یا مربع بادبان لگاتے ہیں ۔

Xema : (n) [mod. L.] (حیوانیات) آرکٹک امریکا کی ایک قسم کی سیاہ سر والی چھوٹی بطخ یا مرغابی؛ کانٹا دم مرغی؛ زیما۔

Xeme : (n) دیکھو Xema

Xen-/Xeno- : (prefix)[Gr. fr. 'xenos'.] سابقہ بمعنی(۱) مہمان۔ (۲) غیر ملکی؛ پردیسی؛ بیگانہ اور غیر مانوس؛ اجنبی؛ خارجی؛ غیر۔ (۳) (معدنیات) نادر اور کمیاب۔

Xen-a-gogue : (n) راہ نما؛ رہبر؛ راستہ بتانے والا۔

Xenacanthine : (a) [mod. L. 'Xenacanthini'.] (حیوانیات) (ایک مچھلی) ناپید شارک قسم کی، نازک لمبی ریڑھ کی۔

Xenagogy : (n) کتاب راہ نما؛ کتاب جو راستہ بتاتی ہے (شہر یا ملک وغیرہ کا)۔

Xenarchi : (n) pl. [mod. L. Fr. 'xen+Gr. 'archos'.] مچھلیوں کی ایک جنس۔

Xenarthra : (n) [mod. L. fr. 'Xen+arthra'.] (حیوانیات) امریکی مورخور (چیونٹیاں کھانے والے) پوپلے جانوروں کی ایک قسم۔

Xenarthral : (a) [Gr.] (حیوانیات) زائد مفصلہ۔

Xenarthran : (a) [Fr. 'xene', fr. Gr. 'xenos'.] (۱) (طبیعیات) کسی دھات سے بہت کم ملنے والے مادے سے متعلق۔ (۲) غیر مانوس یا اجنبی سے متعلق۔

Xene : (suffix) [F. 'xenos, fr. Gr. 'xenos'.] لاحقہ بمعنی، (۱) غیر مانوس : اجنبی۔ (۲) (مادہ) جو کسی دھات سے بہت کم ملتا ہے۔

Xenelasia : (n) قدیم اسپارٹا میں غیر ملکیوں کے ٹھہرنے کی ممانعت اور وہاں سے ان کا اخراج۔

Xenia : (n) (نباتیات) نرارث؛ اثر زیرہ۔

Xenial : (a) مہمان نوازانہ؛ میزبانی کا؛ مہمان اور میزبان کے تعلقات کا۔

Xenicidae : (n) [mod. L. fr. Gr. 'xenicus'.] نیوزی لینڈ کی چڑیوں کی ایک جنس۔

Xeniobiosis : (n) (نباتیات) نرارثی حیاتیت۔

Xenium : (n) [L. fr. Gr. xenion.] (۱) نذرانہ؛ نذرانۂ مہمان۔ (۲) نذرانہ جو قرون وسطیٰ میں رعایا اپنے بادشاہ یا جاگیر دار کو دیتی تھی۔ (۳) تحفہ (خصوصاً لطیف کھانوں کا) جو قدیم یونانی اور رومی کسی مہمان یا اجنبی کو دیتے تھے۔

Xenoberyces : (n) [mod. L.] (حیوانیات) بیریکو مورفی سے متعلق چھوٹی مچھلیوں کی ایک جنس۔

Xenobiosis : (n) [Gr.] (حیوانیات) دو قسم کی چیونٹیوں کا ایک ساتھ رہنا لیکن نسلی اعتبار سے دونوں کا جدا رہنا۔

Xenoblast : (n) [xen- + blast.] (ارضیات) متغیر چٹان کا ایک قلم جو اپنی شکل نہیں رکھتا بلکہ آس پاس کے قلموں سے متاثر ہوکر اپنا خاکہ بناتا ہے۔

Xenocentric : (a) [xen- + centric.] دوسرے کی ثقافت کی طرف مائل یا دوسرے کی ثقافت کو اپنی ثقافت پر ترجیح دینے والا۔

Xenocratean : (a) زینوکریٹس فلسفی یا اس کے نظریات (جن میں اس نے فیثاغورثی خیالات کو افلاطونی خیالات کے ساتھ یکجا کیا ہے) سے متعلق۔

Xenocratic : (a) دیکھو Xenocratean

Xenocryst : (n) (ارضیات) خارجی قلم؛ بے میل بلور۔

Xenodiagnosis : (n) [mod. L. fr. 'xen'-+ 'diagnosis'.] (مرضیات) طفیلی کیڑے کی دریافت (جیسے انسان کے خون کا طفیلی کیڑا)۔

Xenodiagnostic : (a) طفیلی کیڑے کی دریافت سے متعلق۔

Xenodocheionology : (n) [Gr.] ہوٹلوں، سراؤں یا مسافر خانوں کا علم۔

Xenodocheum : (n) [Gr. 'xenodocheion'.] قدیم یونان کی سرائے، دارالاقامہ یا بورڈنگ ہاؤس۔

Xenodochium : (n) [Gr.] ہوسٹل، بورڈنگ ہاؤس، مہمان خانہ (خصوصاً کسی خانقاہ میں)۔

Xenoecic : (a) (حیاتیات) غیر باش۔

Xenogamy : (n) [Gr.] (نباتیات) دومیلی؛ پیوند؛ مخلوط ازدواجی؛ پار باروری

**Xenogenesis : (n) [mod. L.]** (حیوانیات) غیر تولید؛ نسل گریزی۔

**Xenogenitic/Xenogenic : (a)** (حیوانیات) غیر تولیدی یا نسل گریزی سے متعلق۔

**Xenogenous : (a)** (حیوانیات) غیرتولیدی۔

**Xenoglossy : (n)** تنویم کی حالت میں ایسی زبان کا استعمال جو اس شخص کو معلوم نہ ہو۔

**Xenolite : (n)** (معدنیات) الومینیم کا نمک؛ الومینیم سلیکا کی ایک قسم۔

**Xenolith : (n)** (ارضیات) بے میل چٹان یا پتھر؛ ایک قسم کی چٹانوں کے سلسلے میں کسی اور قسم کی چٹان۔

**Xenolithic : (a)** (ارضیات) بے میل چٹان یا پتھر کا یا اس سے متعلق۔

**Xenomania : (n) [mod. L.]** (طب) جنون غیر ملک؛ بدیسی مانیا؛ بدیسی اور غیر ملکی چیزوں کا جنون (مثلاً رسم و رواج، ادارے، طور طریقے، وضع قطع)۔

**Xenomenia : (n)** (طب) طمثِ عوضی۔

**Xenomi : (n) [Gr.]** (حیوانیات) میٹھے پانی میں رہنے والی سیاہ مچھلیاں۔

**Xenomorpha : (n) [mod. L.]** (حیوانیات) پانی یا مرطوب کائی میں رہنے والی چھوٹی مخلوقات جو خورد بینوں کے ذریعے دیکھی جا سکتی ہیں۔

**Xenomorphic : (a) [Gr.]** (ارضیات) غیر شکلہ۔

**Xenomorphism/Xenomorphy : (n)** (ارضیات) غیر شکلیت۔

**Xenon : (n) [Gr.]** (کیمیا) زینون (عنصر، گیس)؛ ایک وزنی اور غیر متحرک گیسی عنصر جو ۱۸۹۸ء میں تحقیق کیا گیا تھا، جس کا علامتی نشان xc یا x ہے۔

**Xenopeltidae : (n)** (حیوانیات) خشکی پر رہنے والے بے گزند سانپوں کی ایک جنس۔

**Xenophanean : (a)** یونانی فلسفی زینوفینیز (٦ق ۔م) یا اس کی تعلیمات سے متعلق۔

**Xenophanes : (n)** (تاریخ) زینو فینیز۔

**Xenophia : (n)** بدیسی بڑک؛ اجنبیوں سے نفرت جو مرض کی حد تک پہنچ جائے۔

**Xenophile : (n)** (نفسیات) غیر پسند؛ اجنبی چیزوں کو پسند کرنے والا۔

**Xenophobe : (n)** (نفسیات) غیر گریز؛ اجنبی چیزوں سے خوف کھانے والا۔

**Xenophobia : (n) [mod. L.]** (نفسیات) غیر ترسی؛ اجنبیوں سے نفرت۔

**Xenophobic : (a) [mod. L.]** (نفسیات) زینوفوبیا یا غیر ترسی سے متعلق۔

**Xenophone : (n)** (سمعیات) زینوفون۔

**Xenophontean/Xenophontian/Xenophontine : (a)** یونانی مورخ سوانح اور مضمون نگار زینوفون (۳۵٤-٤٤٤ ق ۔ م) کا یا اس سے متعلق۔

**Xenophontic : (a)** زینوفون جیسا۔

**Xenophora : (n) [mod. L.]** (حیوانیات) معدہ پا صدفوں کی ایک جنس۔

**Xenophoran : (a)** (حیوانیات) صدفوں یا گھونگوں سے متعلق۔

**Xenophya : (a)** (حیوانیات) غیر آفرید۔

**Xenopithecus : (n) [mod. L.]** (حیوانیات) مشرقی افریقی گوریلا یا چمپانزی کی ایک معدوم جنس۔

**Xenoplastic : (a)** (حیوانیات) غیر پیوندی؛ غیر مایانی۔

**Xenoplastically : (adv.)** (حیوانیات)غیر پیوندی کے طور پر۔

**Xenopodidae : (n) [mod. L.]** (حیوانیات) جل تھلیا؛ جل بھومیا (جانور جو خشکی اور تری دونوں میں رہتا ہو) کی ایک جنس۔

**Xenopsylla : (n)** (حیوانیات) پسوؤں کی ایک جنس۔

**Xenopteri : (n) [mod. L.]** (حیوانیات) ہڈی دار مچھلیوں کی ایک قسم۔

**Xenopterygii** : (n) (حیوانیات) ہڈی دار مچھلیوں کی ایک قسم ۔

**Xenopus** : (n) [mod. L.] (حیوانیات) افریقی آبی مینڈکوں کی ایک جنس ۔

**Xenorhynchus** : (n)[mod. L.] (حیوانیات)مشرقی ہندوستانی اور آسٹریلیائی لقلقوں کی ایک جنس ۔

**Xenos** : (n) [mod. L.] (حیوانیات) مختلف بھڑوں کے طفیلی کیڑے ۔

**Xenosauridae** : (n) [mod.] (حیوانیات) میکسیکی چھپکلی کی ایک جنس ۔

**Xenotime** : (n) [Gr.] ۔ ($YPO_4$) (معدنیات) زینوٹائم دھات

**Xenous** (suffix) [Gr.] لاحقہ بمعنی میزبان ۔

**Xenurine** : (a) [Gr.] (حیوانیات) زینورس جنس کا؛ عجب دمہ؛ عجیب دُم کا یا عجیب دُم والا ۔

**Xenurus** : (n) [mod. L.] چھوٹی دُم والے مسلح اونٹ کی ایک جنس ۔

**-xeny** : (suffix) لاحقہ بمعنی میزبان سےنسبت یا میزبان کا تعلق ۔

**Xenyl** : (n) (کیمیا) بانی فنائل سے نکالا ہوا مرکب: زینائل $C_6H_5C_6H_4$ ۔

**Xer-/Xero-** : [Late L. fr. Gr. 'Xeros'.] جزوترکیبی بمعنی "خشک" ۔

**Xerafin/Xerafim/Xeraphim** : (n) [Pg. Xerafim, fr. Ar. Sharifi, fr. Sharif noble] انیسویں صدی سے پہلےنقرئی سکہ جو ہندوستان کے پرتگالی علاقوں میں رائج تھا ۔

**Xeransis** : (v) خشک ہوجانا؛ سوکھ جانا؛رطوبت دور ھوجانا۔

**Xeransis** : (n) (نباتیات) خشکاؤ ۔

**Xeranthemum** : (n) [mod. L.] (۱) (نباتیات) ایک سدا بہار پودا جس میں ہمیشہ پھول کھلے رہتے ہیں ۔ (۲) خشک گل؛ خشک دکمہ ۔ (۳) زیرانتھم نسل کا کوئی پودا یا پھول ۔

**Xerarch** : (a) (۱) (نباتیات) خشک جگہوں میں پلنے یا نشو و نما پانے والا (جیسے گھاس) ۔ (۲) اول خشکیہ؛ پہل خشکیہ ۔

**Xerasia** : (n) [Gr.] (۱) بیگانوں اور خارجیوں کا اخراج؛ غیر لوگوں کی نکاسی ۔ (۲) (مرضیات) بال کی بہت زیادہ خشکی؛ یبوست الشعر ۔

**Xeres** : (n) اندلس کا ایک شہر جو عمدہ شراب کے لئے مشہور تھا ۔

**Xeric** : (a) (۱) (نباتیات) (ایسے مقام کا) جہاں پودوں کو نشو و نما کے لئے کم رطوبت ملتی ھے ۔ (۲) خشکیہ؛ سوکھا پسند ۔

**Xeriff** : (n) دیکھو Shereef

**Xerochasy** : (n) (نباتیات) خشک شگفتگی ۔

**Xerocole/Xerocolous** : (a) (۱) خشک پسند ۔ (۲) خشک حالات کو پسند کرنے والا ۔ (۳) دیکھو Xerophilous ۔

**Xeroderma/Xerodermia/Xerodermis** : (n) [Gr.] (مرضیات) جلد کی غیر معمولی خشکی کی ایک بیماری؛ غضاب؛ داء العیہ ۔

**Xerodermatic/Xerodermatous/Xerodermic**: (a)[Gr.] (مرضیات) Xeroderma یا جلد کی خشکی سے متعلق ۔

**Xerodes** : (n) (طب) خشک سلعہ ۔

**Xerogel** : (n) [Gr.] جیلی جیسےمادہ کو سکھا کرٹھوس بنانا جو سوکھنے پر سکڑ گیا ھو ۔

**Xerographic** : (a) Xerography (فنون) (تصویر، نقشہ وغیرہ جو بلاک یا پلیٹ سے تیار کیا جائے) سے متعلق ۔

**Xerography** : (n) [f. xero+-graphy] (فوٹوگرافی) نقشہ یا تصویر جو بلاک یا پلیٹ کے ذریعہ روشنی اور بجلی کی مدد سے تیار کی جائے؛ تحریر امور کی نقل جو عکسی تصویر کشی کے ذریعہ کی جائے ۔

**Xeroma** : (n) (مرضیات) جسم کے بعض اعضاء کی غیر معمولی خشکی خصوصاً خشک آشوب چشم یا ورم چشم (جس میں رطوبت خارج نہ ھو)؛ رمد یابس ۔

**Xeromatous** : (a) (مرضیات) Xeroma یا جسم کے بعض اعضاء کی غیر معمولی خشکی سے متعلق ۔

**Xeromorph** : (n) (نباتیات) خشک پودا ۔

Xeromorphic : (a) Xeromorph یاخشک شکلہ یا خشک پودے سے متعلق۔

Xeronic : (a) (کیمیا) ایک تیزاب $(C_8H_{12}O_4)$ سے متعلق۔

Xerophagy : (a) [Gr.] (۱) (طب) خشک خوری۔ (۲) خشک غذا کا کھانا۔ (۳) خصوصاً، ایک طرح کا روزہ جو قدیم زمانے میں گرجا میں رکھا جاتا تھا جس میں صرف روٹی، پانی اور ترکاریاں کھانے کی اجازت تھی۔

Xerophil/Xerophile : (n) [Gr.] (۱) (نباتیات) جفاف؛ خشک پودا؛ سوکھا پڑنے پر بھی سرسبزرہنے والا پودا۔ (۲) خشک جگہ کی گھاس؛ گھاس جو خشک جگہ میں اگتی ہے۔

Xerophilous : (a) [Gr.] (۱) (نباتیات) خشک پسند۔ (۲) خشک حالات کو پسند کرنے والا۔ (۳) خشک ماحول یا خشک مقامات میں نشوو نما پانے والا؛ گرم و خشک آب و ہوا میں پنپنے والا۔

Xerophily : (n) [Gr.] (نباتیات) خشک حالت یا کیفیت کی پسندیدگی والا۔

Xerophobous : (a) (نباتیات) خشکی کو برداشت نہ کرنے والا (پودا)۔

Xerophthalmia : (n) [Late. L.] (۱) (مرضیات) خشک آشوب چشم یا ورم چشم (جس میں رطوبت خارج نہ ہو)؛ رمد یابس۔ (۲) وٹامن کی کمی کی وجہ سے خشک آشوب چشم یا ورم چشم کا ہو جانا۔

Xerophthalmic : (a) (ارضیات) خشک آشوب چشم یا ورم چشم سے متعلق۔

Xerophyllum : (n) [mod. L.] (۱) (نباتیات) (شمالی امریکا میں پائی جانے والی) بلند سوسنی بوٹیاں یا لمبی جڑی بوٹیوں کی ایک جنس۔

Xerophyte : (n) [Gr.] (۱) (نباتیات) ایک پودا جس کو زندہ رہنے کے لئے اور نشو و نما پانے کے لئے محض قلیل پانی کی ضرورت ہوتی ہے۔ (۲) جفاف؛ خشک پودا؛ خشک نبات؛ خشکی پسند پودا۔

Xerophytic : (a) [Gr.] (نباتیات) خشک نبات یا خشکی پسند پودے سے متعلق۔

Xerophytism : (n) (نباتیات) خشک نباتی یا پودے کی خشکی پسندی کی خاصیت یا کیفیت۔

Xerophytization : (n) (نباتیات) کم رطوبت والی آب و ہوا میں پودے کا نشوو نما پانا۔

Xerophyton : (n) پودا جو بہت کم نمی پسند کرتا ہے؛ سوکھا پسند پودا۔

Xeroplastic : (a) (نباتیات) خشک نباتہ۔

Xeroprinting : (n) (فوٹو گرافی) اکزیروگرافی کے ذریعہ گرافک نقوش کا بڑے پیمانے پر تیار کرنا۔

Xeroradiograph : (n) (فوٹو گرافی) فنون زیرو گرافی کے استعمال سے ریڈیو گراف کا بنایا جانا جس سے تصویر کا اندراج ہو۔

Xerosere : (n) (۱) خشک زمین کا سلسلہ؛ سوکھی ہوئی زمین کا سلسلہ۔ (۲) اول برّی؛ بر آغازی۔ (۳) برّی سلسلہ۔

Xerosis : (n) (مرضیات) خصوصاً دیکھو Xeroderma

Xerostatic : (n) (نباتیات) خشک سکونی۔

Xerostomia : (n) (طب) منہ کی غیر معمولی خشکی؛ خشکیء دہن۔

Xerothamnium : (n) (نباتیات) خشک خار زار۔

Xerotherm : (n) (۱) (نباتیات) ایک پودا جو خشک اور گرم آب و ہوا میں پنپتا ہے۔ (۲) خشک حراریہ۔

Xerothermic : (a) (۱)(نباتیات) گرم اور خشک آب و ہوا والا۔ (۲) (حیوانیات) گرم اور خشک جگہ کو پسند کرنے والے (کیڑے)۔

Xerotherous : (n) (نباتیات) خشک تابہ۔

Xerotic : (a) (مرضیات) جلد کی خشکی یا خشک آشوب چشم یا ورم چشم سے متعلق۔

Xerotribia : (n) (طبیعات) خشک فرک۔

Xerotripsis : (n) خشک مالش؛ خشک رگڑ۔

Xerotropic : (n) (نباتیات) خشک رخ۔

Xerotropism : (n) (نباتیات) خشک رخی۔

Xerus : (n) (حیوانیات) لمبی دم والی افریقی گلہری کی ایک جنس؛ زیرس۔

Xerxes : (n) (تاریخ) خشا یا رشا ۔

Xex/X'es : X کی جمع ۔

XF : (ہندسہ) (مخفف) (extra fine)زائد باریک ۔

Xg : مخفف (چوراہا) (crossing) ۔

Xheight : (n) ایک مطبوعہ حرف کے اوپر اور نیچے کی درمیانی دوری۔

Xhosa/Xosa : (n) (۱) مشرقی کیپ صوبے کےبنٹوزبان بولنے والے لوگ ۔(۲) خوسا لوگوں کی بنٹو زبان ۔

Xi : (n) (۱) یونانی زبان کا ایک حرف جو x کی آوازدیتا ہے ۔(۲) یونانی حروف تہجی کا چودھواں حرف ۔

Xibalba : (n) عالم اسفل ۔

Ximenia : (n) [mod. L] (نباتیات) گرم ملکوں کی جھاڑیاں یا پیڑ (Olaeaceoe جنس کے) ۔

Xinca : (n) (۱) جنوب مشرقی گوتیمالا کے ہندوستانی لوگ؛ ان لوگوں کا کوئی رکن ۔ (۲) ان لوگوں کی زنکن زبان ۔

Xincan : (n) زنکا لوگوں کی زبان ۔

Xiph-/Xiphi-/Xipho- : (prefix)[mod. L fr. fr. Gr.'xiphos'.] سابقہ بمعنی "سیف" "شمشیر" "تلوار" ۔

Xiphias : (n) [Gr.] (۱) (حیوانیات) ایک شمشیر نما مچھلی، خصوصاً X. gladins جو اس جنس کی مچھلیوں میں سے ہے؛ شمشیر ماہی ۔ (۲) (علم النجوم) سیف الجبار (Daroda)؛ شمشیر کی شکل کا ایک دم دار ستارہ؛ سمکہ سیافہ ۔

Xiphidiocercaria : (n) [mod. L.] (حیوانیات) ذنبی لاروا؛ دُنبہ ۔

Xiphihumeralis : (n) [mod. L.] (تشریح) سیف العضد ۔

Xiphioid : (a) [mod. L.] شمشیر نما مچھلی کی جنس سے متعلق ۔

Xiphiplastral : (a) (حیوانیات) کچھوے کے سینہ پوش یا شکم پوش کی سب سے پچھلی دو پلیٹوں میں سے کسی ایک سے متعلق ۔

Xiphiplastron : (n) (حیوانیات) کچھوے کے سینہ پوش یا شکم پوش کی سب سے پچھلي دو پلیٹوں میں سے کوئی ایک ۔ (۲) کچھوے کے سینہ پوش کی آخری اور پچھلی چوتھی پلیٹ ۔ (۳) سیف الصدر ۔

Xiphisternal : (a) [mod. L.] (تشریح، حیوانیات) سیف القص یا زائدہ قص سے متعلق ۔

Xiphisternum : (n)[mod. L.] (تشریح،حیوانیات)سیف القص؛ زائدہ قص؛ خنجری؛ سینے کی ہڈی کا سب سے نیچے کا ٹکڑا ۔

Xiphisura/Xiphiura/Xiphura : (n) (۱) مفصل پایہ نسل سے تعلق رکھنے والے حیوانات مثلاً دُمدار کیکڑے، مکڑی یا بچھو ۔ (۲) سیفی دُمداران ۔

Xiphocostal : (a) (تشریح، حیوانیات) زائدہ سیفی اور پسلیوں کا یا ان سے متعلق ۔

Xiphodon : (n) [mod. L.] (حیوانیات) جفت انگشتہ یا سلم شگافتہ کی ایک جنس ۔

Xiphodynia : (n) (طب) زائدہ شمشیری کا درد ۔

Xiphoid : (a) [mod. L. 'Xiphoides'.] (۱) (نباتیات) سیفی؛ خنجری ؛ شمشیر نما ؛ تلوار کی شکل کا ۔ (۲) (تشریح، حیوانیات) زائدہ سیفی؛ زائدہ قص ۔ (۳) سینے کی ہڈی کا تیسرا یعنی سب سے نیچے کا ٹکڑا؛ قص خنجری۔

Xiphoid Artery : (n) (تشریح) شریان سیفی ۔

Xiphoid bone : (n) (تشریح، حیوانیات) بعض چڑیوں کی گُدّی کی بندھن میں نازک ہڈی سازی۔

Xiphoid cartilage : (n) (حیوانیات) غضروف سیفی ۔

Xiphoid process : (n) (۱) (تشریح، حیوانیات) زائدہ سیفی ۔ (۲) بڑے کیکڑے کی دُم ۔

Xiphopagous : (a) [G.] (حیوانیات) غضروفی توام سے متعلق؛ سیفی جوڑا یا خنجری جوڑے کا یا اس سے متعلق ۔

Xiphopagus : (n) [G.] (حیوانیات) غضروفی توام؛ سیفی جوڑا؛ خنجری جوڑا ۔

Xiphophorus : (n) [mod. L.] (حیوانیات) topminnows جنس کی ایک مچھلی جس کی دُم تلوار کی شکل کی ہوتی ہے ؛ شمشیر نما دم والی مچھلی ۔

Xiphophyllous : (a) (نباتیات) تلوار کی شکل کی پتیوں والا؛ سیفی برگہ؛ شمشیری برگہ ۔

Xiphosura/Xiphosure : (n) [Gr.] دیکھو Xiphisura

Xiphosuran : (a) (حیوانیات) مفصل پایہ نسل کے حیوانات سے متعلق ۔

Xiphydriidae : (n) [mod. L.] بھڑوں کی ایک جنس ۔

Xmas : (n) عیسیٰ مسیح کی یوم پیدائش کی خوشی؛ عید میلاد مسیح ۔

Xoanon : (n) [Gr.] زمانۂ قدیم کی چوبی مورت، خصوصاً دیوتا کی ۔

Xonotlite : (n) (معدنیات) ایک دھات ($5CaSiO_3H_2O$) ۔

Xova/Jova : (n) (۱) شمالی آسٹریلیا کے لوگوں کی ایک جماعت ۔ (۲) آسٹریلیا کا مشرقی علاقہ Sonova ۔

Xurel : (n) (حیوانیات) سوسمار (Saurel)؛ ایک جانور؛ گوہ ۔

XX-disease : (n) (طب) بیماری جو طبیب کی سمجھ میں نہ آئے ۔

Xyelidae : (n) [mod. L.] (حیوانیات) آرہ مکھیوں کی ایک جنس ۔

Xyl/Xylo : (prefix) [L. fr. Gr 'xylon'.] سابقہ بمعنی "چوب" "لکڑی" ۔

Xylan : (n) [Gr.] (۱) (کیمیا) ایک لیسدار مرکب جو لکڑی میں پایا جاتا ہے ۔ (۲) پیڑ گوند یا لکڑی گوند ۔

Xylanthrax : (n) (کیمیا) لکڑی کا کوئلا؛ کولا ۔

Xylaria : (n) [mod. L.] (نباتیات) فطرات کی ایک جنس ۔

Xylariaceae : (n) (نباتیات) لفی فطرات کی ایک جنس ۔

Xylary : (a) (نباتیات) لکڑی یا چوب اور خصوصاً چوب ریشہ سے متعلق ۔

Xyleborus : (n) [mod. L.] (حیوانیات) شہد کے چھوٹے بھونروں کی ایک بڑی جنس ۔

Xylem : (n) [Gr.] (نباتیات) چوبی ریشہ؛ خشبہ ۔

Xylem bridge : (n) (نباتیات) خشبی جسرہ ۔

Xylem core : (n) (نباتیات) خشبی قلب ۔

Xylem fiber : (n) (نباتیات) بہت سے ریشوں میں سے کوئی ایک ۔

Xylem islands : (n) (نباتیات) خشبی جزیرے ۔

Xylem Parenchyma : (n) (نباتیات) خشبی اسفنجیہ ۔

Xylem ray/Xylary : (n) (نباتیات) چوبی عرقی کرن؛ ریشک چوبی ۔

Xylene : (n) (کیمیا) زائلین ($C_6H_4(CH_3)_2$)؛ ہائیڈرو کاربن کی ایک قسم ۔

Xylene light yellow : (n) ایک تیزابی رنگ ۔

Xylene musk : (n) مشک زائیلین؛ کستوری زائیلین ۔

Xylene sulfonic acid : (n) (کیمیا) چھ بلوری ہم ترکیب تیزابوں میں سے کوئی ایک ($(CH_3)_2C_6H_3SO_3H$) ۔

Xylenol : (n) (کیمیا) چھ بلوری ہم ترکیب فینالوں میں سے کوئی ایک ($(CH_3)_2C_6H_3OH$) ۔

Xylenyl : (n) (کیمیا) زائیلین کا ایک جزو مستقل ۔

Xyleutes : (n) [mod. L.] آسٹریلیا یا جنوبی مشرقی ایشیا میں پائے جانے والے لکڑی کے پتنگوں کی ایک جنس ۔

Xylia : (n) [mod.] (نباتیات) ایشیا میں پائے جانے والے درختوں (لیگومینوسی خاندان) کی ایک جنس ۔

Xylic : (a) (نباتیات) چوب ریشوی؛ خشبی ۔ (۲) (کیمیا) زایلینی؛ زائیلک ۔

Xylic acid : (n) (کیمیا) زائیلین کا تیزاب ($(CH_3)_2C_6H_3COOH$) ۔

Xylic gap : (n) (نباتیات) فصل چوب ریشہ ۔

Xylidine : (n) (۱) (کیمیا) کم حرارت پر پگھلنے والے چھ قلمی مرکبوں میں سے کوئی ایک ($(CH_3)_2C_6H_3NH_2$) ۔ (۲) (کیمیا) زائیلی ڈائنز کا ایک تجارتی مرکب ۔

Xylindein : (n) (کیمیا) ایک بلوری مرکب جو اون اور سوت کو سبز رنگنے کے لئے استعمال میں آتا ہے ($C_{34}H_{26}O_{11}$) ۔

Xylinus : (a) (نباتیات) چوبی ۔

Xylite : (n) (۱) (کیمیا)ایک پراں سیال جومغز چوب یا چوبی اسپرٹ سے حاصل ہوتا ہے ۔(۲) (معدنیات) لوہے کا ایک غیر خالص یا کثیف سلیکیٹ ۔

Xylitol : (n) (کیمیا) ایک شیریں بلوری الکحل $C_5H_7(OH)_5$ ۔

Xylitone : (n) زرد رنگ کا ایک روغن $C_{12}H_{18}O$ ۔

Xylo : (n دیکھو Xyl

Xylo-ascorbic acid : (n) پانی میں گھلنے والا ایک بلوری وٹامن ($C_6H_8O_6$) جو خصوصاً پھلوں میں پایاجاتا ہے ۔

Xylobalsamum : (n) [L.] (۱) ایک درخت یعنی بلسم مکہ یا بلسان اسرائیل کی سوکھی شاخیں ۔ (۲) ان شاخوں کا جوشاندہ ۔(۳) (نباتیات) عودبلسان ۔ (٤) (طب) جوشاندۂ عود بلسان ۔

Xylocarp : (n) (۱) (نباتیات) درخت کا سخت چوبی پھل ۔ (۲) (نباتیات) سخت بر درخت، جس میں سخت چوبی پھل آتے ہیں ۔ (۳) (نباتیات) سخت بر؛ چوبی ثمر ۔

Xylocarpous : (n) (۱) (نباتیات) سخت بر ۔ (۲) سخت برہ؛ چوب ثمرہ ۔

Xylochrome : (n) (کیمیا) خشبہ؛ چوب لون ۔

Xylocopa : (n) [mod. L fr. Gr. 'xylocspos'.] شہد کی بڑی مکھیوں (خصوصاً گرم ملکوں میں پائی جانے والی) کی ایک جنس جو سوکھی لکڑیوں کو کھود کر اپنا چھتا لگاتی ہیں ۔

Xylocopid : (a) [Gr.] زائیلوکوپا جنس کی شہد کی مکھیوں سے متعلق ۔

Xylocopidae : (n) [Gr.] Xylocopa کی جمع ۔

Xylogen : (n) (۱) (نباتیات) چوب ریشہ؛ خشبہ ۔ (۲) (نباتیات) مادۂ چوب؛ لگنین ۔

Xylogenous : (n) (نباتیات، حیوانیات) چوب باش ۔

Xyloglyphy : (n) (فن) لکڑی پر نقاشی کا کام؛ چوبی نقش نگاری۔

Xylograph : (n) (۱) (فن) نقش چوب ۔(۲) (فن) چوب کاری ۔ (۳) (فن) (خصوصاً پندرھویں صدی میں) لکڑی پر نقاشی کا کام، چوبی کندہ کاری ۔ (٤) (فن) لکڑی کی چھپائی کا نقش جس میں لکڑی کے ٹھپوں سے لکڑی کے سے ریشے ابھر آتے ہیں ۔

Xylographer/Xylographist : (n) (۱) چوب کار ۔(۲) لکڑی کی چھپائی کا کام کرنے والا ۔

Xylographic/-al : (a) (۱) چوب کاری سے متعلق؛ منبت کاری سے متعلق ۔ (۲) لکڑی کی چھپائی کا یا اس سے متعلق ۔

Xylographica : (n) کتابیں جو بڑے حروف کے سانچوں سے چھاپی گئی ہوں ۔

Xylographically : (adv.) (۱) چوب کاری کے طور پر؛ منبت کاری کے طور پر ۔ (۲) لکڑی کی چھپائی کے طور پر ۔

Xylography : (n) (۱) لکڑی پر نقاشی (خصوصاً قدیم زمانے یا قدیم وضع کی)؛ چوب کاری؛ منبت کاری ۔ (۲) لکڑی کے ٹھپوں سے چھپائی؛ لکڑی کی چھپائی۔

Xyloid : (n) (۱) چوب نما؛ لکڑی جیسا ۔(۲) (نباتیات) خشب نما؛ خشبی ۔

Xyloidin /Xyloidine : (n) ایک دھماکہ خیز مادہ؛ ایک آتش گیر مادہ ۔

Xylol : (n) دیکھو Xylene

Xylolatry : (n) (دینیات) لکڑی کی پوجا؛ چوب پرستی ۔

Xylology : (n) (۱) (نباتیات) لکڑی کےریشوں سے تعلق رکھنے والا علم ۔ (۲) (نباتیات) خشبیات؛ علم چوب ریشہ ۔

Xyloma/Xylome : (n) (نباتیات) خشبینہ؛ صلبہ ۔

Xylomancy : (n) لکڑی کے ٹکڑوں کے ذریعے غیب کا حال بتانا ۔

Xylometer : (n) (طبیعیات) چوب پیما؛ کثافت چوب پیما ۔

Xylomyces : (n) (نباتیات) چوب فطرہ ۔

Xylon : [mod. L from Gr. 'xylon'.] لاحقہ بمعنی (۱) وہ جو (ایسی) لکڑی رکھتا ہو ۔ (۲) وہ جو لکڑی سے

متعلق (ایسی) حالت میں رہتا ہو ۔ (۳) لکڑی (جس میں قدیم زمانے کی لکڑی کے آثار ہوں) ۔

Xylonic acid : (n) (۱)(کیمیا)ایک تیزاب $C_4H_5(OH)_4COOH$ ۔ (۲) (کیمیا) زائیلونک ایسڈ ۔

Xylonite : (n) (کیمیا) باغہ؛ سیلولائڈ ۔

Xylophaga : (n) [mod. L.] (حیوانیات) دریائی دوپارہ صدفیات کی ایک جنس جو لکڑی میں سوراخ کر دیتی ہے ۔

Xylophaga : (n) کیڑے جو لکڑیاں کاٹتے ہیں، خصوصاً بھونروں کی جنس ۔

Xylophagan : (n) (حیوانیات) Xylophaga یا Xylophagi جنس کے بہت سے کیڑے جو لکڑیاں کاٹتے ہیں ۔

Xylophagidae : (n)[mod. L.] (۱) (حیوانیات) مکھیوں کی ایک جنس جو اکثر سڑی ہوئی لکڑیوں میں رہا کرتی ہیں ۔

Xylophagous : (a) [mod. L.] (۱) خشب خور ۔ (۲) لکڑی کاٹنے والے؛ (کیڑا) چوب خور ۔

Xylophage : (n) (حیوانیات) لکڑی کاٹنےوالے کیڑے : خشب خورحشرہ ۔

Xylophilan/Xylophilous : (a) (۱) سڑی ہوئی لکڑیوں میں رہنے والے (بھونروں کی ایک جنس) ۔ (۲) چوب باش؛ چوب پسند ۔

Xylophone : (n) (۱) (موسیقی) کاٹھ ترنگ؛ زائیلوفون؛ ایک چوبی باجا جس میں لکڑی کے پردے ہوتے ہیں اور ضرب لگانے یا رگڑنے سے بجتا ہے ۔ (۲) چوب شناس (آلہ) ۔

Xylophonic : (a) زائیلوفون سے متعلق ۔

Xylophonist : (n) زائیلوفون پر گانے بجانے والا ۔

Xylophyta : (n) (نباتیات) چوبی پودے ؛ چوب نبات ۔

Xylopia : (n) [mod. L.] امریکا کے گرم علاقوں میں پائے جانے والے درختوں اور جھاڑیوں کی ایک بڑی جنس ۔

Xylopodium : (n) (حیوانیات) چوب پا ۔

Xylopolist : (n) چوب فروش؛ لکڑی بیچنے والا؛ لکڑی کا بیوپاری ۔

Xyloporosis : (n) [mod. L.] Citrus درختوں کی ایک بیماری ۔

Xylopyrography : (n) (۱) (فن) گرم آلات کے ذریعے لکڑی پر نقش و نگاری یا تصویر کشی ۔ (۲) آتشیں چوب کاری ۔

Xyloquinone : (n) (کیمیا) مختلف زرد بلوری مرکبات میں سے کوئی ایک $(CH_3)_2C_6H_2O_2$ ۔

Xylose : (n) (۱) (کیمیا) گلوکوز کی قسم کی ایک بلوری چینی $C_5H_{10}O_5$ ۔ (۲) (کیمیا) شکرچوب؛ زائیلوس ۔

Xyloside : (n) (کیمیا) ایک شکری مادہ جس سے Xylose بنتا ہے ۔

Xylosma : (n) [mod. L.] (نباتیات)امریکی اور ایشیائی جھاڑیوں اور درختوں کی ایک جنس جو عام طور پر سدا بہار ہوتے ہیں ۔

Xylostein : (n) [Gr.] (کیمیا) ایک زہریلا کڑوا مادہ جو زہرۃ العسل کی گوندیوں میں پایا جاتا ہے ۔

Xylostroma : (n) ایک قسم کا لکڑی کا کیڑا ۔

Xylostromatoid : (a) لکڑی کو برباد کرنے والا (کیڑا) ۔

Xylotile : (n) [Gr.] (۱) (کیمیا) باغہ؛ سیلولائڈ ۔ (۲) (کیمیا) ریشہ دار اسبسطوس ۔ (۳) (کیمیا) ایس بسٹس کی ایک قلم ۔

Xylotomic-/al : (a) (نباتیات) چوب تشریحی ۔

Xylotomist : (n) چوب تراشی یا چوب تشریح کا ماہر ۔

Xylotomous : (n) (حیوانیات) خشب تراش؛ لکڑی کا گھن؛ قارض خشبہ ۔

Xylotomous : (a) لکڑی میں سوراخ کرنے والا یا لکڑی کو کاٹنے والا (کیڑا) ۔

Xylotomy : (n) (نباتیات) چوب تراشی؛ چوب تشریح ۔

Xylotrya : (n) [mod. L.] (حیوانیات) دریائی دوپارہ صدفیات کی ایک جنس جو لکڑی کو برباد کر دینے کی خاصیت رکھتی ہے ۔

Xylotypographic : (a) (۱) لکڑی کے سانچوں کی چھپائی کا یا اس سے متعلق ۔

Xyridaceous : (a) (نباتیات) Xyridacex سے متعلق ۔

Xyridales : (n) [mod. L. fr. 'xyrid, xyris'.] (نباتیات) زائیریڈ بوٹیاں ۔

Xyris : (n) [mod. L] (نباتیات) امریکی دلدلی پودوں کی ایک جنس ۔

Xyst : (n) [L.] (۱) برآمدہ یا برساتی جس کے اندر قدیم یونان وغیر کے ورزشی ورزش کیا کرتے تھے ۔ (۲) دیکھو Xystus ۔

Xyster : (n) (۱) (جراحی) ایک آلہ جس سے ہڈیاں کھرچ کر صاف کی جاتی ہیں ۔ (۲) عظم تراش؛ بڑی کھرچنی ۔

Xystum : (n) (۱) ورزش گاہ ۔ (۲) دیکھو Xystus ۔

Xystus : (n) (۱) برآمدہ یا برساتی جس کے اندر قدیم یونان وغیرہ کے ورزشی ورزش کرتےتھے ۔ (۲) ورزش گاہ ۔ (۳) خیابان باغ؛ باغ کی روش یا چبوترہ ۔

Xylotypography : (n) (۱) لکڑی کے بنے ہوئے سانچوں کے ذریعہ چھپائی ۔

Xylulose : (n) (کیمیا) ایک چینی کیتوز $C_5H_{10}O_5$ ۔

-xylum : (suffix)[mod. L fr. Gr. 'xylon'.] لاحقہ بمعنی "اس قسم کی لکڑی" "ایسی لکڑی" ۔

Xylyl : (n) زائیلین کا ایک جزو مستقل ۔

Xylylene : (n) (کیمیا) زائیلین کے اجزائے مستقل میں سے کوئی ایک جزو ۔

Xyphoid : (a) دیکھو Xiphoid

Xyrid : (n) [mod. L.] (نباتیات) زائریڈ؛ اس کے خاندان کا پودا یا بوٹی ۔

Xyridaceae : (n) [mod. L fr. "xyrid, xyris".] زائریڈ پودوں یا بوٹیوں کا خاندان ۔

# Y

**Y :** (۱) انگریزی زبان کا پچیسواں اور قدیم رومن زبان کا تینیسواں حرف تہجی ۔ (۲) (جبرو مقابلہ) دوسری نا معلوم مقدار ۔ (۳) دو شاخہ سڑك، نل، اڑواڑ، ستون وغیرہ ۔

**y : (n)** مخفف : (۱) Y. M. C. A یا Young Men's Christian Association (انجمن جوانان مسیحی)۔ (۲) Yard ۔ Yellow, Yen

**Y : (a)** Y.M.C.A. (انجمن جوانان مسیحی) کا یا اس سے متعلق ۔

**Y - : (Prefix)** سابقہ بمعنی "شرکت و اجتماع ، مثلاً (Yclept, yclad, ywrought, yfere) ۔

**Y :** (۱) لاحقہ- اسمائے مجرد اور اسمائے صفات کے آخر میں آتا ھے (Victory, glory, primary) ۔ (۲) لاحقہ – عموماً اسمائے صفات اور مونث اسمائے ذات کے آخر میں آتا ھے اور حسب ذیل معنی پیدا کرتا ھے ۔ (i) بھرا ھوا (کسی چیز سے) بنا ھوا؛ کسی چیز پر مشتمل (مثلاً thorny, milky, slangy ۔ (ii) (مرکب رنگ میں) مائل مثلاً (pinky-white, whity-brown ۔ (iii) شعر وغیرہ میں بہ طور حرف زائد کے (Stilly-still) ۔ (۳) لاحقہ جو علامات تصغیر کے طور پر آتا ھے (johnny, cooky) ۔ (٤) بعض لاحقے ایسے ہیں جن کی مدد سے مرکب الفاظ بنائے جاتے ہیں (-acy, -graphy, -plasty) ۔ (٥) لاحقوں کے ذریعے ایسے الفاظ بنائے جاتے ہیں جن سے نتیجہ یا عمل کا اظہار ھوتا ھے (perjury, augury, mystery) ۔ (٦) لاحقوں کے ذریعے ایسے الفاظ کی تشکیل جن سے کاروبار کی جگہ یا مال کے لین دین کا اظہار ھو (laundry, executry) ۔ (۷) لاحقہ کے ذریعے پوری جماعت یا ٹکڑی کا اظہار (soldiery) ۔ (۸) لاحقہ کے ذریعے اسمائے ذات سے اسمائے صفات (icy, watery, lacy, waxy) ۔

**Y-axis : (n)** (ہندسہ) محورما؛ مامحور ۔

**Y-box : (n)** (برقیات) مزاحمتی ڈبا ۔

**Y-branch : (n)** دو شاخہ ٹہنی ۔

**Y-cartilage : (n)** دو شاخہ غضروف ۔

**Y-chromosome : (n)** (حیاتیات) مالونیہ؛ مالون جسم؛ لونیہ کی موجودگی یا غیرموجودگی سے جنسیت کا اندازہ لگایا جاتا ھے ۔

**Y-coordinate : (n)** محدد؛ خط مرتب ۔

**Y-cross : (n)** دوشاخہ صلیب؛ خصوصاً صلیب کا وہ نشان جو لباس عبادت پر بنا ھوتاھے ۔

**Y-granules : (n)** (حیوانیات) ماریزے ۔

**Y-gun : (n)** دو شاخہ توپ (جو عموماً تارپیڈو کشتی پر لگی ھوتی ھے اور سمندر کے اندر پھٹنے والے بم پھینکتی ھے) ۔

**Y-intercept : (n)** دو خطوط کے اتصال کا X محدر ۔

**Y-joint : (n)** دو شاخہ جوڑ ۔

**Y-level : (n)** وائی لیول : آلہء پیمائش جس سے زمین کی سطح معلوم کی جاتی ھے اور جس کو Y کی شکل کی دوشاخہ لکڑیوں پر رکھ کر کام لیتے ہیں؛ مالیول؛ وائی افق نما ۔

**Y-ligament : (n)** دوشاخہ رباط ۔

**Y-moth : (n)** (حیوانیات) گاما؛ ایك قسم کا پتنگا یا کیڑا جس کے پروں پر یونانی حرف گاما یا Y کی شکل کا ایك نشان بنا ھوتا ھے؛ وائی پتنگا ۔

**Y-point : (n)** (برقیات) نقطہء تعدیل ۔

**Y potential : (n)** (طبیعیات) ما بہ الامتیاز تفاقل بالقوت ۔

**Y psiliform : (a)** (حیوانیات) دوشاخہ شکل کا ۔

**Y psiloid : (a)** (حیوانیات) دو شاخہ سا ۔

**Y-theodolite : (n)** (پیمائش) وائی زاویہ گیر ۔

Y-track : (n) دوشاخہ پٹری؛ تراہا؛ ریل کی پٹریوں کا وہ حصہ جہاں دو شاخیں بیچ کی پٹریوں سے آکر ملتی ہیں تاکہ انجن وغیرہ کو ایک شاخ سے درمیانی پٹری پر لا کر اور پھر دوسری پٹری پر اس کا رخ بدلا جاسکے۔

Y-worm : (n) ایک طرح کا کیڑا جس سے چڑیوں میں ایک قسم کی بیماری پیدا ہوتی ہے۔

Yabber : (n) آسٹریلیا کے قدیم باشندوں کی زبان اور بولی۔

Yabber : (v) بات چیت کرنا؛ گفتگو کرنا۔

Yabbi : (n) تسمانی بھیڑیا۔

Yabby/Yabbie : (n) آسٹریلیا کی ایک مچھلی جو پانی کے اندر شگافوں اور سوراخوں میں رہتی ہے۔

Yabim/Jabim : (n) (۱) نیوگینی ریاست کے موروب علاقے میں رہنے والے میلانیسی لوگ؛ ان میں سے کوئی ایک۔ (۲) یابم لوگوں کی زبان۔

Yaboa : (n) مچھلی کھانے والا ایک جانور جو رات کو نمودار ہوتا ہے۔

Yaboo : (n) [Pers.] افغانستان، ایران اور ان سے متصل ممالک میں پائے جانے والے بڑے ٹٹو اور چھوٹے تنومند گھوڑے۔

Yacal : (n) [Tag] (۱) خصوصاً فلپائن میں پائے جانے والے ایک درخت کی زردی مائل بھورے رنگ کی لکڑی۔ (۲) ایک درخت جس کی لکڑی یا کل کہلاتی ہے۔

Yacata : (n) [Mex. Sp.] میکسیکو میں پتھر سے گھرا ہوا مٹی کا ایک تودہ جو شاید رہنے کی جگہ ہے۔

Yacca : (n) [Amer. Sp.] جزائر غرب الہند کا ایک سدا بہار درخت یا اس کی لکڑی جو فرنیچر بنانے کے کام آتی ہے۔

Yacca gum : (n) [MLG. 'jacht'.] ایک قسم کا گوند۔

Yacht : (n) (۱) ایک ہلکی بادبانی کشتی جو عموماً کشتیوں کی دوڑ میں استعمال کی جاتی ہے؛ ڈونگی۔ (۲) بجرا؛ اگن بوٹ؛ کشتی جو بادبان، بھاپ یا بجلی کی قوت سے چلائی جاتی ہے، عموماً ذاتی سیر و سفر کے لئے استعمال ہوتی ہے۔ (۳) بجرے میں سیر کرنا؛ کشتی دوڑ میں شریک ہونا؛ کشتی دوڑ کا کلب۔ (٤) پانسے کا ایک کھیل۔

Yacht : (v) مقابلے میں کشتی دوڑانا یا چلانا۔

Yacht chair : (n) ایک ہلکی پھلکی موڑنے والی بازودار کرسی۔

Yacht club : (n) کشتی دوڑ کا کلب۔

Yacht ensign : (n) پبلک کے لائسنس دار بجرے جس میں امریکی قومی نشان کے جیسے جھنڈے لہراتے ہیں جس میں تیرہ (۱۳) سفید ستارے بنے ہوئے ہیں۔

Yacht rope : (n) بہترین قسم کی دوڑی جو نرم و نفیس سفید منیلا ریشوں سے بنائی جاتی ہے۔

Yachting : (n) (۱) کشتی دوڑ میں شریک ہونا یا کشتی میں دریا کی سیر کرنا۔ (۲) کشتی، ڈونگی یا بجرے میں سفر کرنا۔

Yachtsman : (n) (۱) بجرے میں سیر کرنے والا یا بجرا چلانے والا یا بجرے کا مالک۔ (۲) کشتی دوڑ میں شریک ہونے والا یا کشتی چلانے والا۔

Yachtswoman : (n) (۱) بجرے میں سیر کرنے والی یا بجرا چلانے والی یا بجرے کی مالکہ۔ (۲) کشتی دوڑمیں شریک ہونے والی یا کشتی چلانے والی عورت۔

Yachty : (a) بجرا، ڈونگی یا کشتی جیسا یا اس کے لائق۔

Yad : (n) [Heb.] بند مٹھی کے ساتھ کھلی ہوئی شہادت کی انگلی کا نشان جو یہودیوں کے عبادت خانے میں ان کے مذہبی قانون کے مکتوبات کے پڑھنے والوں کی رہبری کے لئے مستعمل ہے۔

Yae : (a) (اسکاچستان) ایک۔

Yaff : (n) (۱) (اسکاچستان) کتے کے بھونکنے کی آواز۔ (۲) تیز اور زور کی آواز۔ (۳) مسلسل چیختی ہوئی آوازیں، یاوہ گوئی یا بکواس۔

Yaffil/Yaffle : (n) (حیوانیات) ہدہد سبز؛ سبز رنگ کا ہدہد؛ سبز رنگ کا کٹھ پھوڑا۔

Yaffingale : (n) دیکھو Yaffil

Yager : (n) [mod. of G. 'jager'.] (۱) ایک رائفل۔ (۲) دیکھو Jager۔ (۳) جرمن فوجی پلٹن (خصوصاً رائفل پلٹن) کا سپاہی۔

Yagi : (n) [after Hidetsugu Yagi, electrical engineer] ایک بہت طاقتور ھوائیہ یا ریڈیو ۔

Yagua : (n) (نباتیات) تاڑ کی قسم کا ایک امریکی درخت ۔

Yaguaza : (n) جزائر غرب الہند میں پائی جانے والی ایک قسم کی بطخ یامرغابی ۔

Yah : (int.) اونہہ ! (تحقیر کے موقع پر آتا ھے) ۔

Yahgan : (n) (۱) Tierra del Fuego کے شکار کرنے اور مچھلیاں پکڑنے والے خانہ بدوش لوگ یا ان کا کوئی فرد ۔ (۲) یاہگن لوگوں کی زبان ۔

Yahi : (n) (۱) شمالی کیلیفورنیا کی پٹ ندی کی وادی میں رہنے والے ناپید ہندوستانی لوگ؛ ان کا کوئی فرد ۔ (۲) یاہی لوگوں کی یا نان زبان ۔

Yahoo : (n) (۱) بن مانس؛ حیوان شکل انسان؛ حیوان مانس؛ یاھو ۔ (۲) ایک فرضی قوم جس کا Gulliver's Travels میں ذکر ھے ۔ (۳) اجڈ اور گندی طبیعت کا آدمی ۔

Yahooism : (n) یاھو کے طورطریقوں کی خاصیت ۔

Yahrzeit : (n) [Yiddish.] یہودیوں کے یہاں اپنے ماں باپ یا کسی قریبی رشتے دار کی موت کی ہر سال برسی منانے کی ایک رسم ۔

Yahveh/Yahweh : (n) [mod. L from Heb.Yhwh] (دینیات)یہو؛ خدائے تعالیٰ ۔

Yahvism : (n) (دینیات) یہودیوں کا مذھب جس میں توریت کے مطابق وہ خدا کی عبادت کرتے ہیں ۔

Yahvist : (n) دیکھو Jehovah

Yahvistic : (a) دیکھو Jehovistic

Yair/Yare : (n) [ME.] (۱) ایک گھیرا جو مچھلیوں کو پکڑنے کے لئے جوار کے راستے میں بنایا جائے ۔ (۲) مچھلیوں کو پھنسانے کا گھیرا ۔

Yaje : (n) [Amer. Sp] (نباتیات) ایپوسائناسی خاندان کا ایک برازیلی پودا ۔

Yak : (n) [Tibetan 'gyak'.] (۱) ملک تبت یا وسط ایشیا کے اونچے خطوں کا پالتو یا جنگلی بیل جس کے بال لمبے ھوتے ہیں اور کوہان بھی ھوتا ھے ۔ (۲) گیاک؛ سرا گائے؛ یاک ۔ (۳) گپی؛ فضول گو؛ بکواس کرنے والا ۔ (٤) بغیر کسی کا احترام کئے ھوئے بکواس کئے جانا ۔ (٥) ہنسی ۔ (٦) ریڈیو کے نقال کی ہنسی مذاق اوردل لگی ۔

Yaka : (n) کانگو ندی کے دہانے کے قریب رہنے والے بنٹو لوگوں کا ایک فرد ۔

Yakamik : (n) [mod. of Portuguese 'jacami'] (۱)ترمچی؛ سپاہی جو ترم یا بگل کے ذریعے کسی حکم کا اعلان کرتا ھے ۔ (۲) قصیدہ خواں ۔

Yakan : (n) فلپائن کے بسیلان جزیرے میں رہنے والے مورو لوگوں میں سے کوئی ایک ۔

Yakety-yak/Yakity-/ Yackety-: (n&v) (۱) گپی؛ فضول گو؛ بکواس کرنے والا ۔ (۲) بکواس کئے جانا ۔

Yakima : (n) (۱) جنوب وسطی واشنگٹن کی یا کیم ندی کی وادی میں رہنے والے لوگ یا ان کا کوئی فرد ۔ (۲) یا کیما لوگوں کی زبان ۔

Yakin : (n) [Native name in Assam.] تبت کا ایک جانور جو ہرن سے مشابہ ھوتا ھے؛ یاکن ۔

Yakka : (n) [Native name in Australia] کام؛ محنت ۔

Yaklace : (n) موٹی لیس جو یاک کے بالوں سے بنائی جاتی ھے ۔

Yaksa/ Yahsha : (n) [Skr. 'Yaksa'.] (اساطیر) ہندوستان کا ایک بھوت یاجن جس کو دولت اور خوشحالی کا دیوتا سمجھا جاتا ھے ۔

Yakut : (n) (۱) شمالی مشرقی سائبیریا کے ترکک لوگ جن کا پیشہ گلہ بانی، دستکاری، کاشتکاری اور تجارت ھے؛ ان کا کوئی فرد ۔ (۲) یاکٹ لوگوں کی ترکک زبان ۔

Yakutat : (n) (۱) الاسکا میں یاکوتاٹ خلیج کے آس پاس رہنے والے ٹنگٹ لوگ ۔ (۲) یاکوتاٹ لوگوں کا کوئی فرد ۔

Yakutat bear : (n) یاکوتاٹ خلیج کے آس پاس کا ایک بڑا بھورا بھالو ۔

Yakutat hut : (n) لکڑی کے تختوں کی بنائی ھوئی ایک عارضی چوکور جھونپڑی ۔

Yale : (n) [ME. eale fr L.] (۱) ایک افسانوی جانور جس کو سینگیں اور ہاتھی جیسے دانت ہوتے ہیں ۔ (۲) (دروازوں وغیرہ کیلئے) استوانی تالا جسے Linns Yale نامی ایک شخص نے ۱۸۸۲ء میں ایجاد کیا تھا ۔

Yale blue : (n) ایک گہرا نیلا رنگ ۔

Yam : (n) [fr. Portuguese 'inhams'.] (۱) (نباتیات) ایک قسم کی ترکاری؛ کچالو؛ اروی؛ رتالو۔ (۲) (نباتیات) آلو؛ شکر قند ۔

Chinese yam : چینی شکر قند ۔

Coco yam /Cocco- : جزائر غرب الہند کا ایک پودا جو کھانےکے کام میں آتا ہے ۔

Common yam : عام آلو ۔

Granada yam /Guinea- : ایک قسم کا آلو ۔

Indian yam : ہندوستانی آلو ۔

Japanese yam : جاپانی شکرقند ۔

Long yam : آسٹریلیا کا آلو ۔

Native yam : ایک قسم کا آسٹریلیائی آلو ۔

Red, white or Negro country yam : سرخ، سفید یا سیاہ آلو ۔

Round yam : گول آلو ۔

Wild yam : شمالی امریکا کا جنگلی آلو ۔

Winged yam : ایک قسم کا آلو ۔

Yam bean : گرم ملکوں کا گول جڑ کا پودا ۔

Yam family : (n) [mod. L] یام (Yam) جنس کی جڑی بوٹیوں اور جھاڑیوں کا ایک خاندان ۔

Yam stick : (n) سخت لکڑی کا ایک لمبا نوکدار ڈنڈا جس سے آسٹریلیا کی دیسی عورتیں زمین کھودنے کا کام لیتی ہیں ۔

Yam vine : (n) انگور کی بیم؛ تاک یا یام پودے (Yam plant) کی چڑھنے والی ڈنڈی۔

Yama : (n) عزرائیل؛ (ہنود کے اعتقاد میں) ارواح کا دیوتا جو مردوں کے اعمال کی جانچ کرتا ہے؛ یاما ۔

Yamacraw : (n) سکوجین لوگوں کی ایک ہندوستانی قوم جو سوانا (Savannah) اور جارجیا (Georgia) کے ساحل پر بستی تھی ۔

Yamamai : (n) [Jap] (۱) ایک جاپانی بڑا ریشم کا کیڑا ۔ (۲) یا مائی کیڑے کا ریشم۔

Yamanai : (n) [Burmese] برما کا ایک درخت جس کی لکڑی سخت ہوتی ہے ۔

Yamasee/Yamassee : (n) دیکھو Yamacraw

Yamel/Yamhill : (n) (۱) یام ہل (Yamhill)ندی کی وادی میں بسنے والے یامل لوگ ۔ (۲) یامل لوگوں کا کوئی فرد؛ یامل۔

Yamen/Yamun : (n) [Chinese 'Ya-men'.] (۱) چینی حکومت کے عامل کی سرکاری قیام گاہ ۔ (۲) چین کی وزارت خارجہ (کا دفتر) ۔

Yami : (n) (۱) فارموسا کے قریب Botel Tobago Island میں بسنے والی ایک ملیشیائی قوم؛ اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۲) یامی قوم کی زبان ۔

Yammer : (v) [after of ME 'Yameren'.] گریہ وزاری کرنا؛ آہ و نالہ کرنا؛ آہ و فغاں کرنا؛ نالہ و شیون کرنا؛ آہ و فریاد کرنا؛ آہ و بکا کرنا؛ فریاد کرنا؛ دہائی دینا؛ چیخ پکار مچانا؛ ماتم کرنا؛ واویلا مچانا؛ چیخنا چلانا؛ رونا پیٹنا ۔

Yammer : (n) گریہ وزاری؛ آہ وفغاں؛ نالہ و شیون؛ فریاد؛ چیخ پکار؛ ماتم؛ واویلا ؛ گریہ و نوحہ ۔

Yamp/Yampa/Yampah : (n) [of. Shoshonean origin] کیرم (Carum) جنس کا ایک شمالی امریکی پودا جس کی جڑیں گودے دار ہوتی ہیں اور کھانے کے کام میں آتی ہیں (جیسے ہندوستان کا آلو) ۔

Yampee : (n) ایک قسم کا چھوٹا امریکی آلو جس کا چھلکا زرد ہوتا ہے (Cush-cush) ۔

Yamstchick : (n) ڈاک گھوڑا ہانکنے والا؛ ڈاک گھوڑا سوار؛ ڈاک گھوڑا والا ۔

Yamstock : (n) سینٹ ہلینا کے باشندے کا لقب ۔

Yana : (n) (۱) شمالی کیلیفورنیا کی پٹ ندی کی وادی میں بسنے والی ایک ناپید ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۳) یانا لوگوں کی یانن زبان ۔

Yanacona : (n) [Amer. Spanish from 'Quechua Yanacuna'] پیرووِیا (Peruvia) یا بولیویا (Bolivia) ریاست کا ہندوستانی غلام یا نوکر ۔

Yanan : (n) ہوکن (Hokan) زبان کا خاندان جس میں یاہی (Yahi) اور یانا (Yana) بھی شامل ہیں ۔

Yang : (n)[Chinese] (۱) چینی فلسفے کے مطابق مذکر اور مؤنث کا ایک دوسرے پر اثر یا تفاعل جو وجود کی تخلیق کا باعث ہے ۔ (۲) مذکر فاعلی ہے اور مؤنث پر اس کا اثر غالب ہے ۔

Yang : (n) [Imit.] جنگلی بطخ کی آواز ۔

Yang : (n) [Thai 'yang'.] سیام کے درخت کی ایک جنس ۔

Yang : (v) جنگلی بطخ کا قدرتی آواز نکالنا یا قدرتی آواز میں بولنا ۔

Yang shao : (a) [Chinese 'yang shao'.] شمالی چین کے پتھر اور کانسے کے عہد کی تہذیب کا یا اس سے متعلق ۔

Yangchow : (a) [fr. 'Yanchow', china.] چین کے شہر یانگ چو کے مروجہ طور طریقے اور طرز و انداز کا ۔

Yanggona/Yaqona : (n) [Fijian 'Yanggona'.] آسٹریلیا میں پائی جانے والی ایک جھاڑی جس کی جڑ کو کچل کر شراب یا دوسری نشہ آور پینے کی چیز بناتے ہیں ۔

Yangkin : (n) [Chinese-'Yang-kin'.] ایک چینی آلۂ موسیقی ۔

Yangko : (n) [Chinese 'yang-ko'.] چینیوں کا ناچ اور گانا جو بوتے وقت ہوتا ہے ۔

Yangtao : (n) [Chinese 'yang-t'ao'.] چینی انگور کی بیل کی ایک قسم ۔

Yank : (v) (۱) جھٹکا دے کر کھینچنا (گھاس پھوس وغیرہ کو)؛ جھٹکے کے ساتھ کھینچنا؛ جھٹکا دینا ۔ (۲) جھٹکا دے کر نکال دینا ۔ (۳) جھٹکا دے کر یا جھٹکے سے لے لینا ۔

Yank : (n) [Origin unknown] (۱) جھٹکا ۔ (۲) غیر متوقع سخت ضرب؛ یکایک زور سے کھینچنا ۔ (۳) Yankee کا مخفف ۔

Yankapin : (n) Yoncopin کا متبادل ۔

Yankee : (n) (۱) امریکا کی ریاست نیو انگلینڈ کا باشندہ؛ یانکی ۔ (۲) (امریکا کی خانہ جنگی کے زمانے میں) شمالی ریاستوں کا باشندہ یا سپاہی ۔ (۳) (انگلستان اور یورپ میں) امریکی؛ امریکا کا باشندہ ۔ (٤) انگریزی زبان (جس طرح یا جس تلفظ کے ساتھ یانکی بولتے تھے) ۔ (٥) نیو انگلینڈ کی بولی ۔

Yankee : (a) (۱) یانکی یا امریکی کا یا ان سے متعلق ۔ (۲) نیو انگلینڈ کے امریکی یا یانکیوں کی خصوصیات والا ۔

Yankee corn : (n) ہندوستانی مکئی ۔

Yankee-doodle : (n) (۱) امریکا کی قومی لے؛ قومی گیت ۔ (۲) دیکھو Yankee ۔

Yankee machine : (n) کاغذ بنانے کی ایک مشین ۔

Yankee notions : (n) امریکا والوں کی ترکیب یا چیز ۔

Yankee state : (n) Ohio کا ایک نام ۔

Yankeedom : (n) امریکا؛ امریکا کا باشندہ؛ اہل امریکا ۔

Yankeefied : (a) جس پر امریکا کا رنگ چڑھا ہو؛ امریکا زدہ ۔

Yankeefy : (v) امریکا کا رنگ چڑھا دینا؛ یانکی یا امریکی جیسا بنا دینا ۔

Yankeeish : (a) امریکیوں جیسا؛ امریکی خصوصیت والا ۔

Yankeeism : (n) (۱) امریکیت؛ امریکا والوں کی خصوصیت ۔ (۲) امریکی محاورہ ۔ (۳) امریکی دستور ۔

Yankeeize : (v) (۱) امریکا کا رنگ چڑھا دینا ۔ (۲) امریکی جیسا بنا دینا ۔

Yankeeland : (n) سر زمین جس میں یانکی آباد ہیں؛ نیو انگلینڈ؛ امریکا ۔

Yankton : (n) [Dakota thanketon wan] (۱) ڈکوٹا کا ایک صوبہ ۔ (۲) ڈکوٹا کی زبان یا بولی ۔

Yanktonai : (n) ڈکوٹا قوم کا مغربی حصہ ۔

Yannigan : (n) بیس بال کی بے قاعدہ ٹیم کا کھلاڑی ۔

Yanolite : (n) دیکھو Axinite

Yanqui : (n) [Spanish.] امریکا کا باشندہ جو لاطینی امریکی سے مختلف ہو ۔

Yantra : (n) [Skt.] ایک ہندسیہ شکل جو ایک دیوی کی پوجا کے وقت یا گیان دھیان کے وقت بطور مورتی کے استعمال کرتے ہیں ۔

Yao : (n) (۱) جنوب مغربی چین، شمالی تھائی لینڈ، لاؤس اور ٹونکن کے خصوصاً پہاڑی علاقوں میں رہنے والی ایک قدیم یا جنگلی قوم ۔ (۲) اس قوم کا فرد ۔ (۳) یاؤ قوم کی زبان ۔

Yao : (n) (۱) وسطی افریقہ کی نائیسا جھیل کے قرب و جوار میں رہنے والی ایک افریقی قوم ۔ (۲) اس قوم کا فرد ۔ (۳) یاؤ قوم کی بنٹو زبان ۔

Yap : (v) [imit.] (۱) تیز آواز سے یا گھبرا گھبرا کر بھونکنا ۔ (۲) (بول چال) بک بک کرنا؛ بکواس کرنا ۔

Yap : (n) (۱) (کتے کی) بلند یا گھبرانی ہوئی بھونکنے کی آواز ۔ (۲) تیز آواز میں فضول گوئی یا بکواس ۔ (۳) جاہل، انگھڑ آدمی ۔ (٤) منہ ۔

Yapese : (n) یاپ جزیرے (کیرو لائین) کا مائکرو نیشین باشندہ ۔

Yapman : (n) دیکھو Yapese

Yapock/Yapok : (n) [from 'oyapock', river in S. America] (۱) فرانسیسی گائنا اور برازیل کے بیچ میں بہنے والی ایک ندی؛ شمالی جنوبی امریکا کی ایک ندی ۔ (۲) جنوبی امریکا کا پانی میں رہنے والا اپوسم (ایک قسم کا تھیلی دار جانور) ۔

Yapon/Yanpon : (n) جنوبی امریکا کا ایک سدا بہار چھوٹا درخت یا جھاڑی ۔

Yapp : (n) (۱) ایک قسم کی (کتاب کی) جلدبندی یا جلد سازی جو نرم چمڑے سے کی جاتی ہے ۔ (۲) ایک قسم کی (کتاب کی) جلد جس پر نرم چمڑا لگایا جاتا ہے اور اس چمڑے کے کنارے کتاب کی لمبائی چوڑائی سے آگے نکلے رہتے ہیں ۔

Yapper : (n) تیز آواز میں فضول گوئی کرنے والا شخص؛ بکواس کرنے والا آدمی ۔

Yappingly : (adv.) فضول گوئی کے طور پر؛ بکواس کے طور پر ۔

Yappy : (a) (۱) تیز آواز نکالنے والا ۔ (۲) (کتے کی) تیز یا بلند آواز سے متعلق ۔

Yaqona : (n) Yangonna کا متبادل ۔

Yaqui : (n) (۱) میکسیکو کے سونارا علاقے کی ایک قوم (Taracahitian) ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۳) یاقی قوم کی زبان ۔

Yaquina : (n) (۱) بحرالکاہل کے (Oregon)ساحل کی ایک ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کا کوئی ایک فرد ۔ (۳) اس قوم کی Yakonen زبان ۔

Yar : (n) Yare کا متبادل ۔

Yarage : (n) جہازجس کو آسانی سے گھمایا جا سکے ۔

Yarak : (n) [Pers. 'Yaraki'.] اچھی پرواز کی حالت (باز یا دوسری چڑیوں کے شکار کے موقع پر بولتے ہیں)

Yarb : (n) Herb کامتبادل ۔

Yarborough : (n) [after C. A. Worslay, Earl of Yarboroug] (۱) تاش کے کھیل برج میں کھلاڑی کے ہاتھ میں ایسے پتوں کا اجتماع جن میں کوئی نہلے سے اونچا نہ ہو ۔ (۲) بے تصویر اور بے دہلے کی بازی ۔

Yard : (n) [OE. 'geard'.] (۱) زمین کا ٹکڑا جو عمارتوں سے گھرا ہوا یا ملحق ہو ۔ (۲) اسکول میں کھیل کا میدان ۔ (۳) جیل سے ملحق زمین کا ٹکڑا جو گھرا ہوا ہو اور جس میں قیدی کسرت یا ورزش کرتے ہوں ۔ (٤) زمین کا ٹکڑا جو گھرا ہوا ہو اور جو باڑا یامرغیوں کے پالنے کےلئے یا کھلیان کے طورپر استعمال کیاجائے ۔ (۵) خانہ باغ؛ ترکاری باغ؛ باغ ۔ (٦) صحن خانہ؛ انگنائی ۔ (۷) احاطہ ۔

Arm yard : ہتھیاروں کے رکھنے کا احاطہ ۔

Brick yard : اینٹ باڑا؛ (اینٹوں کی) بھٹے کا احاطہ ۔

Cab yard : گاڑی باڑا؛ اڈا؛ وہ احاطہ جہاں کرائے کی گاڑیاں کھڑی ہوتی ہیں ۔

Church yard : دیکھو Church

Court yard : دیکھو Courtyard

Dock yard : (۱) ریلوے اسٹیشن کے متصل ایک احاطہ جہاں ریل گاڑیوں کے بنانے کے لئے سامان رکھے جاتے ہیں ۔ (۲) ٹرام گاڑیوں کے رکھنے کا احاطہ ۔

Kale yard : دیکھو Kale

Railway yard : یارڈ؛ ریلوے اسٹیشن کےپاس کا کھلا ہوا میدان جہاں ریل گاڑیاں کھڑی رہتی ہیں اور ریل کے ڈبے جوڑے جاتے ہیں ۔

Rick yard : دیکھو Rick

Stock yard : مویشی باڑا ۔

Tan yard : چمڑا رنگنے کا باڑا ۔

The yard : اسکاٹ لینڈ یارڈ؛ انگلینڈ کی خفیہ پولس کا دفتر ۔

Yard : (n) [O.E. 'gierd, gyrd, gird'.] (۱) لمبائی کا پیمانہ؛ گز؛ درعہ ۔ (۲) تین فٹ یا ۳۶ انچ کے برابر لمبائی؛ میل کا سترہ سو ساٹھواں حصہ ۔ (۳) سہارے کی بلی جو دونوں سروں پر گاؤ دُم ہوتی ہے اور مستول میں بادبان کو سہارا دینے کی لئے لگائی جاتی ہے ۔ (٤) (قدیم) آلہء تناسل ۔

Cubic yard : مکعب گز ۔

Hundred yards : سوگز کی دوڑ ۔

Lanteen yard : ترچھی سہارے کی بلی ۔

Square yard : (۱) افقی سہارے کی بلی ۔ (۲) مربع گز ۔

To man the yards : سہارے کی بلیوں کے برابر برابر صف باندھ کر کھڑا ہونا؛ آدمیوں کو کھڑا کرنا (بطور بحری سلام کے) ۔

Yard : (v) (۱) مویشی کو مویشی باڑے میں بند کرنا ۔ (۲) موز لوگوں کا جاڑے میں گھری ہوئی جگہوں میں رہنا ۔ (۳) دیکھو Moose Yard ۔ (٤) جزیروں کے کسی مجموعے میں رہنے والے کو کرائے کےلئے پکارنا ۔

Yard boss : (n) (۱) مزدوروں کا سردار جو کسی کارخانے کے یارڈ میں مزدوروں کو حکم دیتا ہے ۔ (۲) لکڑی کے کندوں کے یارڈ میں مزدوروں کا سردار ۔

Yard conductor : (n) ریل روڈ کا ایک ملازم ۔

Yard dog : (n) یارڈ کامحافظ کتا؛ یارڈ میں حفاظت کرنے والا کتا ۔

Yard donkey : (n) ایک قسم کا انجن؛ ڈنکی انجن ۔

Yard goods : (n) کپڑے جو گز سے ناپ کر بیچے جاتے ہیں ۔

Yard grass : (n) ایک قسم کی گھاس ۔

Yard limit : (n) وہ جگہ جہاں ایک ریلوے لائن داخل ہوتی ہے یا جہاں سے نکلتی ہے ۔

Yard long bean : (n) ایک لمبی سیم یا ترکاری کی ایک لمبی ڈنڈی؛ ایک لمبی بین ۔

Yard lumber : (n) ایک عمارتی لکڑی جو مختلف شکل، سائز کی اور پانچ انچ سے کم موٹی ہوتی ہے ۔

Yard master : (n) یارڈ ماسٹر؛ ریلوے یارڈ کا نگراں ۔

Yard measure : (n) گز؛ لکڑی، فیتے یا لوہے کا گز بھر لمبا پیمانہ؛ گز کا پیمانہ ۔

Yard money : (n) فیس یا کرایہ جو اصطبل سے گاڑی کرائے پر لینے والے اصطبل والے کو دیتے ہیں ۔

Yard of ale : (n) (۱) سینگ کی شکل کا ایک پتلا شیشہ جو قریب تین فٹ اونچا ہو ۔ (۲) مقدار جو ایسے شیشے میں سما سکے ۔

Yard of land : (n) زمین کا ٹکڑا ، خصوصاً، جس کا رقبہ $\frac{1}{4}$ ایکڑ ہو ۔

Yard rope : (n) جہاز کے یارڈ کا ایک رسہ ۔

Yard tackle : (n) بھاری اشیاء اٹھانے، بادبان وغیرہ چڑھانے، اتارنے کا سازو سامان، چرخیاں، رسے وغیرہ جو جہاز کے نچلے یارڈ میں استعمال کئے جاتے ہیں ۔

Yard to yard/Yard and yard : (n) دو جہازوں کا اس قدرقریب ہونا کہ ان کے سہارے کی بلیاں ایک دوسرے کو چھو دیں ۔

Yard-wand : (n) ایک تین فٹ لمبا لوھے یا لکڑی کا ٹکڑا جو ناپنے کے کام آتا ھے ۔

Yardage : (n) [f. Yard] (۱) مویشیوں کو کہیں لانے لے جانے پر ریل روڈ مویشی باڑے کا استعمال ۔ (۲) ریل روڈ مویشی باڑے کے استعمال پر اس کا کرایہ ۔ (۳) ذخیرہ اندوزی کے لئے کسی گھری ھوئی جگہ یا یارڈ کااستعمال یا اس کا کرایہ ۔

Yardage : (n) [f. Yard] (۱) کوئلے کی کان میں کوئلہ کاٹنے والوں کی مزدوری مقرر کرنے کا پیمائشی گز ۔ (۲) فی گز مقرر کی ھوئی مزدوری کے در سے کوئلہ کاٹنا ۔ (۳) کل جتنے گز کوئلہ کاٹا جائے ۔ (٤) کاٹے ھوئے کوئلے کی گزوں کی در سے مزدوری۔

Yardang : (n) [Turk.] ھوا کے تیز چلنے سے نرم تہ نشینوں (جیسے گیلی مٹی سے بالو) میں ابھری ھوئی لکیروں کا بن جانا ۔

Yardarm : (n) (۱) سہارے کی بلی کے دونوں سروں میں سے کوئی سرا ۔ (۲) سہارے کی بلی کے آخری سرے سے کسی شخص کو سزا کے طورپر لٹکانا ۔

Yardbird : (n) (۱) کسی سپاہی کو تادیبی طور پر ایک ادنی یا معمولی کام پر متعین کرنا ۔ (۲) ایک غیر تربیت یافتہ شخص جس کو مقرر کیا گیا ھو ۔

Yarder : (n) دیکھو Yard donkey

Yarding : (n) (۱) کسی چیز کو (جیسے لکڑی کا کندا) یارڈ میں پہنچانے کا کام ۔ (۲) (خصوصاً آسٹریلیا میں) بازار مویشیوں کی خریداری یا بکری۔

Yardland : (n) زمین کا رقبہ جو ایک ایکڑ کے ایک چوتھائی کے برابر ھو ۔

Yardman : (n) یارڈ مین؛ وہ مزدور جو ریلوے یارڈ میں کام کرتا ھے ۔

Yardman : (n) ملاح یا کشتی بان جو یارڈ سے متعلق ھو ۔

Yardsman : (n) دیکھو Yardman

Yardstick : (n) ایک تین فٹ لمبا لوھے یا لکڑی کا ٹکڑا جو ناپنے کے کام آتا ھے ۔

Yare : (a) [M.E. fr. OE. gearu.] (۱) تیار؛ لیس؛ کمربستہ؛ مستعد ؛ آمادہ ؛ ٹھیک ٹھاک ؛ چوکس ۔ (۲) پھرتیلا ؛ تیز ؛ چاق چوبند ۔

Yare : (adv.) [OE. 'geon'.] تیزی سے ۔

Yarely : (adv.) جلدی سے؛ تیزی سے؛ مستعدی سے ۔

Yareta : (n) [Amer. Sp. fr 'Quechua'.] ایک قسم کی جھاڑی جو جلانے کے کام میں آتی ھے ۔

Yariyari : (n) [Native name in Guiana] Dugetia جنس کی ایک لکڑی۔

Yark : (v) (۱) ٹانکا لگانا (چمڑا وغیرہ میں) ؛ سلائی کرنا ۔ (۲) چھڑی یا کوڑے سے مارنا ۔ (۳) جوتے کی ایڑی سے مارنا ۔ (٤) ٹھوکر مارنا ۔

Yarkandi : (n) چینی ترکستان کے یارکنڈ نخلستان کا رہنے والا یا باشندہ ۔

Yarke/Yarkee : (n) [Fr. 'yarque'.] کیریبن (Cariban) نسل کا بندر ۔

Yarl : (n) دیکھو Jarl

Yarm : (v) [OE. 'gyrman, grymman'.] چیخنا؛ چلانا؛ خصوصاً کسی جانور کا ۔

Yarmouth : (n) (۱) نورفوک (Norfolk)ساحل کا ایک شہرجہاں مچھلیاں پکڑی جاتی ہیں ۔ (۲) کسی قدر نمک لگائی اور بھونی ھوئی ایک سمندری مچھلی (Yarmouth bloafer) ۔ (۳) یارمتھ کا باشندہ ۔

Yarmulke/Yarmelke : (n) [Yiddish.] ایک قسم کی ٹوپی جو کٹر یہودی عبادت خانے میں پہنتے ہیں ۔

Yarn : (n) [MEfr. Fr. 'gearn'.] (۱) کتا ھوا تاگایا ڈورا؛ سوت ۔ (۲) (بول چال، خصوصاً جہازیوں کاروز مرہ) گھڑا ھوا قصہ؛ حکایت؛ کہانی؛ طول طویل قصہ ۔

Yarn : (v) گھڑے ھوئے قصے بیان کرنا؛ کہانی کہنا؛ رام کہانی سنانا۔ (۲) سوتوں کو ملا کررسی بنانا ۔

Yarn beam/-roll : (n) (۱) بیلن جس پر سوت لپیٹا جاتا ھے ۔ (۲) سوت کی چرخی جس سے تانا تنا جاتا ھے ۔

Yarn dye : (v) کپڑا بننے یا کشیدہ کاری سے پہلے سوت کو رنگنا ۔

Yarn man/-boy : (n) کپڑا بننے کے سوتوں کا اسٹاک کلرک یا کرانی ۔

Yarn number : (n) سوت کی پیمائش اور اس کی جانچ کا ایک طریقہ ۔

Yarn over : (v) کشیدہ کاری میں فاضل ٹانکا لگانا ۔

Yarn spinner : (n) سوت کاتنے والا ۔

Yarn wind/windle : (n) سوت کو لپیٹ کر گولی یا گولا بنانے کا ایک طریقہ ۔

Yarner : (n) (۱) داستان گو؛ سوت جیسی لمبی کہانیاں کہنے والا ؛ گھڑے ہوئے لمبے قصے بیان کرنے والا ۔ (۲) پائپ بیٹھانے والا جو پائپ کے جوڑوں کو سوتوں سے بند کرتا ھے ۔

Yarning iron : (n) ایک کند لوہا جو منہ بند کرنے کے لئے استعمال کیا جاتا ھے ۔

Yaroslavl : (a) (روس کے) یارو سلاوی کے شہر سے؛ یارو سلاوی میں مروج، قسم یا طرز کا ۔

Yarovization : (n) (۱) (نباتیات) بہاراؤ؛ پیش بہاری : (۱) (حیوانیات) جبروتی؛ جبر ۔

Yarovize : (v) (نباتیات) جلد پھل پھولدار بنانا؛ بہاراؤ کرنا؛ پیش بہاری بنانا ۔

Yarpha : (n) [of Scand. origin] گھاس وغیرہ سمیت زمین کی سطح کو کاٹ کر یا اکھاڑ کر ایندھن کے مصرف میں استعمال ۔

Yarr : (n) [Fris. 'jir'.] (۱) (نباتیات) یورپ کی ایک چھوٹی جھاڑی جس میں چھوٹے سفید پھول ہوتے ہیں ۔ (۲)(نباتیات) Chickweed خاندان کی چھوٹی جھاڑیوں کی ایک جنس ۔

Yarran : (n) [Native name in Australia] آسٹریلیا کا ایک چھوٹا درخت جو مویشیوں کے چارے کا کام دیتا ھے اور جس سے ایندھن کا اور زمین کو گھیرنے کے لئے کھمبوں کا کام لیتے ہیں ۔

Yarrow : (n) [OE. 'gearwe'.] (۱) (نباتیات) بیرو؛ ایک سدا بہار پودا جس کی بو بہت تیز اور مزہ چرپرا ہوتا ھے ۔ (۲) بومادران؛ حزنبل ۔

Soldier's yarrow : ایک قسم کا پودا ۔

Water yarrow : ایک آبی پودا ۔

Yaruro/Yarura : (n) (۱) وینیزولا (Venezuela) کی Apure ریاست کی ایک ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔

Yaruru : (n) [Native name in Guiana] Aspidosperma جنس کے درختوں میں سے کسی ایک درخت کی لکڑی ۔

Yashmak : (n) [Arab. 'yashmaq'.] یشمک؛ نقاب جو مسلمان عورتیں گھر کے باہر چہرہ پر ڈالتی ہیں ۔

Yasht : (n) [Av. yashka.] فرشتوں کے متعلق اوستا کا ایک بھجن ۔

Yataghan : (n) [Turk.] یتاغان؛ ایک قسم کی دو دھاری تلوار جسے ترک استعمال کرتے ہیں ؛ تیغا ۔

Yatalite : (n) [from 'yatata', Australia] ایک قسم کی چٹان ۔

Yate : (n) [Native name in Australia] (۱) یوکلپٹس جنس کا ایک آسٹریلیائی درخت ۔ (۲) Yate درخت کی لکڑی ۔

Yatter : (n) [Prob yap+ter] فضول گوئی؛ بکواس؛ بیکار گفتگو ۔

Yaud : (n) بوڑھی گھوڑی؛ بوڑھا گھوڑا ۔

Yauld : (a) [Origin unkn.] اچھی تندرستی کا؛ قوی صحت کا؛ تندرست؛ صحت مند ۔

Yaupon/Yapon : (n) [Catawba 'yopan'.] Ilex جنس کی امریکی جھاڑی یا درخت ۔

Yautia : (n) [Amer. Sp. from 'Taino'.] ایک امریکی پودا جس کی جڑیں آلو جیسی ہوتی ہیں اور کھائی جاتی ہیں ۔

Yava : (n) ایک درخت جس کی جڑ سے شراب نکالی جاتی ھے ۔

Yavapai : (n) (۱) وسط اریزونا کی ایک ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۳) یاواپائی کی یومن (Yuman) زبان ۔

Yaw : (v) [Origin unkn.] (۱) (جہاز کا) سیدھے رستے پر نہ چلنا ۔ (۲) سیدھے رستے سے ہٹ کر چلنا ۔

Yawping : (n) ملازموں کے خلاف ڈانٹ ڈپٹ کی آواز ۔

Yaws : (n) [of Cariban origin.] (طب) فرامیزیا؛ حبشیوں کی ایک متعدی بیماری جس میں جسم پر گلٹیاں نکل آتی ہیں ؛ اتبھری؛ یاز (مرض)۔

Yawweed : (n) ایک امریکی جھاڑی جس کو پہلے فرامیزیا کا علاج سمجھا جاتا تھا ۔

Yaxche : (n) [Amer. Sp.] ریشم سوت کا درخت (Silk-cotton tree) ۔

Yaya : (n) (۱) ایک امریکی درخت ۔ (۲) ایک درخت جس سے گوند نکلتا ہے ۔

Yazoo : (n) (۱) مسی سپی کی یازو وادی کی ایک ٹونیکن قوم ۔ (۲) یازو قوم میں سے کوئی ایک ۔

Yblent : [ME. f. Blend (v)] مخبوط کیا ہوا؛ چندھیایا ہوا؛ گھبرایا ہوا ۔

Yblent : (a) [Late ME. f. Blend (v)] ملا ہوا؛ آمیزش کیا ہوا؛ مرکب کیا ہوا؛ مخلوط کیا ہوا ۔

Yborn : (pa. pple) [OE. 'geboren'; papple of BEAR] پیدا کیا ہوا ۔

Ybrent : (a) [ME.] (بخار کی وجہ سے) پیاسا ۔

Yclad : (a) [ME.] کپڑا یا لباس میں ڈھکا ہوا؛ پوشاک پہنے ہوئے ۔

Yclept/Ycleped : (a) [OE.] کہلایا ہوا؛ پکارا ہوا؛ نام لیا ہوا؛ موسومہ ۔

Ye : (pron) [OE.] (۱) تم ؛ تم لوگ ۔ (۲) (قدیم) اپنے آپ کو؛ اپنے تئیں ۔

Yea : (n) (۱) (قدیم) ہاں ۔ (۲) بلکہ ( مثلاً ready yea eager) 20 yeas and no nays: بیس بار "ہاں" اور ایک بار بھی "نہیں" نہیں ۔

Yea and : (a) اور اس کے علاوہ ۔

Yea and nay : (n) (قدیم) موافق اور مخالف رائیں ۔

Yea forsooth : (a) ہاں کہنے کا عادی ۔

Yea-sayer : (n) وہ شخص جو زندگی کی تمام دشواریوں کا ہنسی خوشی مقابلہ کرنے کے لئے تیار رہتا ہے ۔

Yaw : (n) (۱) جہاز کا اپنے راستہ سے ہٹ جانا؛ انحراف؛ پھیر ۔ (۲) پھوڑا؛ پھنسی؛ خارش ۔

Yaw-haw : (v) دیکھو Guffaw

Yaw house : (n) پھوڑے ، پھنسی اورخارش کے مریضوں کا اسپتال ۔

Yaw-yaw : (v) واہ واہ کرنا ۔

Yawata : (a) [fr. 'Yawata', Japan] (۱) جاپان کے شہر یاواٹا کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) یاواٹا کی مروجہ قسم یا طرز کا ۔

Yawing moment : (n) ایک لمحہ جو ہوائی جہاز کو محور پر گھومنے میں لگتا ہے ۔

Yawl : (n) [ME. 'yaulen'.] (۱) ایک قسم کی چھوٹی کشتی خصوصاً جہاز کے ساتھ کی؛ کشتی جس میں چار یا چھ چپو ہوتے ہیں ۔ (۲) دو مستولوں والی بادبانی کشتی جس کا پیچھے کامستول اگلے مستول سے بہت چھوٹا ہوتاہے ۔ (۳) ایک چھوٹی کھینے والی کشتی ۔ (٤) مچھلی پکڑنے کی ایک چھوٹی کشتی ۔ (٥) چیخ؛ چلاہٹ ۔

Yawl : (v) [ME.] (۱) درد سے چیخنا؛ چلانا ۔ (۲) کتے کا بھونکنا ۔ (۳) بلی کا میاؤں میاؤں کرنا ۔

Yawmeter : (n) ہوائی جہاز کے گھومنے سے بننے والےزاویے کو ناپنے کا آلہ ۔

Yawn : (n) [ME. 'Yanen'.] (۱) (عضویات) جمائی؛ فاژہ ۔ (۲) (ارضیات) شگاف؛ موکھا ۔

Yawn : (v) (۱) (غار وغیرہ) منہ کھولنا؛ پھیلا ہونا؛ کھلا ہونا ۔ (۲) (آدمی یا جانور کا) جمائی لینا ۔

Yawning : (a) جمائی لے کر اپنی تھکن یا ماندگی کا اظہار کرنے والا؛ جمائی لینے والا ۔

Yawningly : (adv.) جمائی لیتے ہوئے ۔

Yawny : (a) جمائی لینے پر مائل ۔

Yawp : (n) کرخت آواز؛ چیخ؛ مہمل گفتگو ۔

Yawp/Yaup : (v) [ME. 'yolpen'.] (۱) کرخت آواز نکالنا ۔ (۲) شکایت کرنا ۔ (۳) کتے کی طرح زور سے بولنا ۔ (٤) چڑیا کی طرح چہکنا ۔

Yea-saying : (a) انسانی خوبیوں (تہذیب، شرافت، خود داری اور آزادی) کا حامی ۔

Yea-word : (n) قبولیت؛ منظوری؛ رضامندی؛ موافقت ۔

Yeah : (adv.) ہاں؛ اونہہ؛ ہاں ۔

Yean : [ME. 'Yenen'.] بھیڑ، بکری کا بیانا؛ بچہ دینا ۔

Yeanling : (n) بھیڑ، بکری کا چھوٹا بچہ؛ بزغالہ؛ برہ ۔

Year : (n) (۱) سال فلکی؛ وہ مدت جو زمین کو سورج کے گرد ایک بار گھومنے میں صرف ہوتی ہے؛ ۳٦۵ دن پانچ گھنٹے، ٤۸ منٹ ٤٦ سکنڈ ۔ (۲) سال نجمی؛ سال کوکبی؛ وہ مدت جو سورج کو کسی ستارے سے مقررہ فاصلے پر دوبارہ آنے میں صرف ہو(فلکی سال سے ۲۰ منٹ اور ۲۳ سکنڈ بڑا ہوتا ہے) ۔ (۳) سال فلاطونی؛ سال کامل؛ وہ مدت جو اجرام فلکی کو اس حالت پر پہنچنے میں صرف ہوتی ہے جو تخلیق کے وقت تھی ۔ (٤) سال ؛ برس ۔ (۵) (جمع) عمر؛ سن و سال؛ سن ۔

A year : ہر سال ۔

A year and a day : ایک سال ایک روز کی مدت جو اکثرقانونی معاملات میں مقررکی جاتی ہے ۔

Anomalistic year : سال شمسی اوجی ۔

Astral year : سال کوکبی ۔

Astronomical year : سال فلکی؛ سال شمسی ۔

Bissextile year : سال کبیسہ ۔

Calendar year : سال تقویمی ۔

Christian year : سال مسیحی؛ سال جو حضرت مسیح کی ولادت کی تاریخ سے شروع ہوتا ہے ۔

Church year دیکھو Christian year

Civil year : سال قانونی ۔

Common year : ۳٦۵ دن کا سال جو یکم جنوری سے شروع ہوتا ہے؛ عام سال شمسی ۔

Ecclesiastical year : دیکھو Christian year

Emolismic year : سال قمری ۔

Equinoctial year : سال اعتدالی ۔

Fictitious year : سال وضعی؛ جعلی سال ۔

Fiscal year : مالی سال؛ محصول کے محکموں میں یکم اپریل سے شمار کیا جاتا ہے ۔

From year to year : سال بہ سال؛ ہر سال ۔

Great year : دیکھو Platonic year

Gregorian year : سال گری گوری؛ دیکھو Gregorian ۔

In the year : (۱) سنہ میں ۔ (۲) بہت مدت ہوئی ۔

In years : سال خوردہ؛ بوڑھا ۔

Julian year : سال قیصری؛ دیکھو Julian ۔

Leap year : سال کبیسہ جس میں ۳٦٦ دن ہوتے ہیں ۔

Legal year : سال قانونی ۔

Light year : سال نور ۔

Lunar year : بارہ قمری مہینوں کا سال؛ سال قمری ۔

Lunisolar year : سال شمسی و قمری ۔

Mohammadan year : سال ہجری ۔

Natural year : سال قدرتی؛ سال شمسی ۔

New year : نیا سال ؛ دیکھو New Moon ۔

Old year : پچھلا سال؛ پرانا سال؛ گزرا ہوا سال؛ بڑھاپا؛ پیری ۔

Perfect year : دیکھو Platonic year

Platonic year : سال فلاطونی ۔

Sabbatical year : دیکھو Sabbatical

Sidereal year : سال کوکبی ۔

Solar year : سال فلکی؛ سال شمسی ۔

Sothic year : سال مصری ۔

Synodic year : سال قمری ۔

The school year : تعلیمی سال؛ اسکولوں میں خزاں کی میقات کے آغاز سے شمار ہوتا ہے ۔

Tropical year : سال اعتدالی ۔

Vague year : سال مبہم ۔

Young for his years : زیادہ عمر کے باوجود جوان (معلوم ہوتا ہے) ۔

Year after year : (adv.) سال بہ سال ۔

Year and a day : (n) (قانون) پورے ایک سال کی مدت ۔

Year book : (n) سالنامہ؛ کوئی ایسی سالانہ اشاعت جس میں کسی خاص مضمون کے متعلق سال بھر کی تمام معلومات جمع کردی گئی ہوں ۔

Year bride : (a) جو ایک سال سے ہو ۔

Year by year : (adv.) سال بہ سال ۔

Year class : (n) ایک قسم کے جانور کے بچے جو ایک سال کے اندر پیدا ہوں (خصوصاً مچھلیوں کے لئے) ۔

Year clock : (n) گھڑی جو ایک بار کنجی دینے پر سال بھر چلے ۔

Year heifer : (a) یک سالہ (بچھیا)؛ جو ایک سال کا ہو ۔

Year in (and) year out : (adv.) سال بھر؛ تمام سال؛ برابر ۔

Year-long : (a) جو ایک سال تک جاری یا باقی یا قائم رہے؛ سال بھر کا ۔

Year of confusion : (n) ٤٦ قبل مسیح جب روم میں جولین کلنڈر رائج ہوا تھا ۔

Year of grace : (n) دیکھو Grace

Year of our Lord : (n) دیکھو Lord

Year-old : (a) ایک سال پرانا ۔

Year to year : (adv.) سال بہ سال؛ ہر سال ۔

Yearling : (n) (١) وہ جانور جس کی عمر ایک سال سے زیادہ مگر دو سال سے کم ہو ۔ (٢) (گھڑ دوڑ کے گھوڑے کا بچہ) جو سال پیدائش کی پہلی جنوری سے ایک سال کی عمر کا ہو ۔

Yearling : (a) (١) سال بھرکا؛ یکسالہ؛ جو ایک سال کا ہو یا ایک سال سے ہو۔ (٢) یک سالہ (درخت) ۔

Yearly : (a) [OE.] (١) ایک سال کا یا ایک سال سے متعلق؛ یک سالہ ۔ (٢) ہرسال کا یا ہر ایک سال کا؛ سال میں ایک بار واقع ہونے والا؛ سالانہ ۔

Yearly : (adv.) ہرسال؛ سالیانہ؛ سال بہ سال؛ سالانہ ۔

Yearly meeting : (n) سالانہ جلسے کی نشست ۔

Yearn : (v) [OE. fr. 'georn'.] (١) (کسی شخص یا چیز کی) آرزو کرنا ۔ (٢) اشتیاق ہونا ۔ (٣) بے قرار ہونا؛ تڑپنا ۔ (٤) بے حد اشتیاق ہونا۔ (٥) دلی خواہش ہونا۔ (٦) دہی جمانا ۔ (٧) دہی سے پنیر بنانا ۔

It yearns me : مجھے آرزو ہے؛ میرا دل تڑپتا ہے؛ میرا دل بے چین ہے ۔

Yearn : (n) آرزو؛ تمنا؛ اشتیاق ۔

Yearned : (a) غم زدہ؛ آرزو مند ۔

Yearnful : (a) غمگین؛ اشتیاق مند ۔

Yearning : (n) اشتیاق؛ آرزو؛ تمنا؛ دلی خواہش ۔

Yearning : (a) مشتاق؛ پرآرزو ۔

Yearningly : (adv.) اشتیاق یا آرزو کے ساتھ۔

Year's mind/Year mind : (n) فاتحہ خوانی جو کسی مرنے کی یادگار منانے کے لئے پہلی یا سالانہ برسی کے موقع پر کی جائے ۔

Years : (n) عمر ۔

Yeast : (n) خمیر؛ خمیر مایہ ۔

Bottom yeast : درد خمیر ۔

Upper yeast : سطحی خمیر ۔

Wild yeast : خودرو خمیر ۔

Yeast cake : (n) خمیر کی ٹکیا یا پپڑی ۔

Yeast conscience : (a) پُرہیجان ۔

Yeast globules : (n) خمیر کی گولیاں ۔

Yeast imagining : (a) پُر اضطراب ۔

Yeast powder : (n) (کیمیا) سفوف خمیر؛ ایک سفوف جو آٹے میں خمیر پیدا کرنے کے لئے ملایا جاتا ھے ۔

Yeast plant/-cell : (n) پودا جس سے خمیر حاصل ھو ۔

Yeast spot : (n) پودوں کی ایک بیماری ۔

Yeastiness : (n) (۱) تخمیر ۔ (۲)(عضویات)ہیجان؛اضطراب ۔ (۳) فضول گوئی؛ چھچھوراپن؛ سطحیت ۔

Yeasty : (a) (۱) خمیر کی طرح جھاگ دار؛ کف دار؛ ابھان کی حالت میں ۔ (۲) پُر ہیجان ؛ پُراضطراب ۔ (۳) باتونی؛ بکی؛ فضول گو؛ سطحی؛ بے مغز؛ چھچھوری (باتیں وغیرہ) ۔

Yeatmanite : (n) [from P.Pc Yeatman, mining engineer.] ایک کمیاب دھات ۔

Yed : (n) یکہ (ستارہ) ۔

Yed granules : (n) (حیوانیات) ماریزے ۔

Yedda : (n) [origin unkn.] پیال؛ بھوسا (ہیٹ بنانے کے لئے) ۔

Yeddo spruce : (n) مشرقی ایشیا کا ایک سدا بہار درخت ۔

Yegg/Yeggman : (n) (امریکا عامیانہ) سفری چور؛ تجوری توڑ کر چوری کرنے والا ۔

Yeh : (adv.) ہاں ۔

Yeibichai : (n) [Navaho] ایک مذہبی رسم کی ادائیگی جو یبیچائی ناچنے والے کیا کرتے ہیں ۔

Yeld : (a) [Late OE.] (۱) (جانور) بانجھ؛ جو بچہ پیدا نہ کر سکے یا پیدا کرنے کے لائق نہ ھو ۔ (۲) (مویشی) جو دودھ نہ دیتی ھو ۔

Yelek : (n) [Turk.] ایک لمبی صدری یا واسکٹ جو ترکی عورتیں پہنتی ہیں ۔

Yelk : (n) دیکھو Yolk

Yell : (n) [late ME.] (۱) قہقہہ؛ خوشی کا نعرہ؛ چیخ یا پکار ۔ (۲) (امریکی یونیورسٹی) ہمت افزائی کا نعرہ (جو طلبہ ورزشی مقابلوں میں اپنے ساتھیوں کا دل بڑھانے کے لئے بلند کرتے ہیں) ۔

Yell : (v) (۱) چیخنا؛ چلانا؛ گرجنا؛ چیخ اٹھنا؛ بلبلا اٹھنا ۔ (۲) خوشی کا نعرہ بلند کرنا ۔ (۳) چیخ کر یا چلا کر کہنا یا پکارنا ۔ (٤) بعض چڑیوں کے چیخنے یا جانوروں کے چلانے کی آواز کے متعلق بھی کہتے ہیں ۔

Yelloch : (v) دیکھو Yell

Yellow : (a) (۱) پیلا؛ زرد؛ سنہرا؛ بسنتی؛ اصفر ۔ (۲) (مجازاً) رقیبانہ؛ حاسدانہ؛ شك و شبہ کی؛ رشك کی (نظریں ، کیفیت وغیرہ) ۔ (۳) (بول چال) نامرد؛ بزدل ۔

Yellow : (n) (۱) زردی؛ پیلا پن ۔ (۲) زرد رنگ (زرد پڑیا وغیرہ) ۔ (۳) پتنگے اور تیتری کی ایک قسم ۔ (٤) (امریکا) اڑو روگ؛ ایک بیماری جو شفتالو کو لگ جاتی ھے ۔ (٥) (بول چال) نامردی ؛ بزدلی ۔ (٦) اخبارات جو غیر ذمہ دارانہ طور پر جذباتی قسم کے ھوتے ہیں ۔

Yellow : (v) زرد کر دینا؛ زرد پڑ جانا؛ پیلا پڑ جانا ۔

The sere and yellow leaf : خشك؛ سوکھا؛ افسردہ؛ پژمردہ؛ مرجھایا ھوا؛ مردہ (پتے، پھول وغیرہ) ۔

Yellow : (a) [Origin. U.S.] (بول چال) بزدلی؛ نامردی ۔

Yellow adder's-tongue : (n) یورپ کا ایک پودا یا جھاڑی جس کے پھول زرد رنگ کے ھوتے ہیں ۔

Yellow admiral : (n) ایک قسم کا پودا ۔

Yellow alders : (n) زرد رنگ کے پھولوں کی ایک امریکی جھاڑی ۔

Yellow alert : (n) (دشمن کے ھوائی جہاز سے) خطرے کا ایک سگنل ۔

Yellow angel/Yellow angel fish : (n) گرم سمندروں کی ایک مچھلی ۔

Yellow ant : (n) گھاس میں رہنےوالی زردرنگ کی چیونٹی۔

Yellow arsenic : (n) (کیمیا) ہڑتال؛ زرد سنکھیا ۔

Yellow ash : (n) ایک امریکی درخت جس کی لکڑی زرد رنگ کی ہوتی ہے ۔

Yellow asphodel : (n) زرد رنگ کے پھولوں کا ایک درخت ۔

Yellow atrophy : (n) دبلاپن؛ لاغری؛ سوکھے کی بیماری جس میں جسم زرد ہو جاتا ہے ۔

Yellow avens : (n) ایک قسم کی جڑی یا بوٹی ۔

Yellow azalea : (n) اذلیا جنس کا پودا ۔

Yellow baboon : (n) افریقہ کا بڑا بندرجو زردی مائل رنگ کا ہوتا ہے اور جس کی دُم لمبی ہوتی ہے ۔

Yellow bachelor's-button : (n) یورپ کا ایک پودا (پلانی گالا جنس کا) ۔

Yellow-back : (n) زرد سرورق کے سستے ہیجانی ناول جو انیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں صدی کے اوائل میں کثرت سے شامل ہوتے تھے ۔

Yellow balm : (n) شمالی امریکا کا ایک زرد پھول والا پودا۔

Yellow balsam : (n) جزائر غرب الہند کی ایک تیز خوشبودار جھاڑی۔

Yellow-banded hussar : (n) آسٹریلیا کی ایک قسم کی مچھلی۔

Yellow bark : (n) (۱) زرد چھال کا شاہ بلوط ۔ (۲) اس درخت کی چھال ۔

Yellow-bark oak/-barked oak : (n) ایک قسم کا سیاہ رنگ کا شاہ بلوط ۔

Yellow bartonia : (n) مشرقی شمالی امریکا کا ایک زرد پھولوں والا پودا ۔

Yellow bass : (n) شمالی امریکا کی ایک زرد رنگ کی مچھلی۔

Yellow basswood : (n) شمالی امریکا کا ایک درخت (Zime-tree) ۔

Yellow bat : (n) جنوبی افریقہ کی ایک چمگادڑ جس کے جسم کے نچلے حصے زرد ہوتے ہیں ۔

Yellow beak : (n) (۱) نووارد آدمی ۔ (۲) پیرس یونیورسٹی کا رکھا ہوا نام ۔

Yellow bear : (n) زردمو بھالو؛ پیلے رنگ کا ریچھ یا پیلا بھالو ۔

Yellow beardtongue : (n) ایک چھوٹاپودا؛ایک قسم کی بوٹی ۔

Yellow bear's-foot : (n) ایک چھوٹا امریکی پودا ۔

Yellow bedstraw : (n) زرد پھولوں والا ایک پودا ۔

Yellow-bellied flycatcher : (n) شمالی امریکا کا ایک چھوٹا مگس گیر پرندہ ۔

Yellow-bellied racer : (n) امریکا کا ایک سانپ ۔

Yellow-bellied sapsucker/-woodpecker : (n) مشرقی امریکا کا ایک ہدہد یا کٹھ پھوڑا جو درختوں کا رس چوستا ہے ۔

Yellow-bellied terrapin : (n) جنوبی امریکا کا ایک کچھوا جس کا شکمی حصہ زردی مائل یا بھورے رنگ کا ہوتا ہے ۔

Yellow bells : (n) گھنٹی نما زرد پھولوں والا ایک پودا ۔

Yellow belly : (n) (۱) مینڈک، کچھوایا مچھلی جس کےشکمی حصےزردہوتے ہیں ۔ (۲) بزدل؛ ڈرپوک؛ نامرد ۔

Yellow berries : (n) زرد گوندنی ۔

Yellow bile : (n) پت؛ زرد آب؛ صفرا ۔

Yellow bill : (n) زرد چونچ والی چڑیا ۔

Yellow-billed cuckoo : (n) شمالی امریکا کی کوئل ۔

Yellow-billed loon : (n) ایک قسم کی مرغابی ۔

Yellow-billed magpie : (n) ایک یورپی پرندہ جس کی دُم لمبی، نوکدار، پَر سیاہ و سفید اور چونچ زرد رنگ کی ہوتی ہے ؛ ایک قسم کی مینا ۔

Yellow-billed tropic bird : (n) گرم ملک کی ایک چڑیا ۔

Yellow birch : (n) زرد چھال والا ایک امریکی درخت جس کی لکڑی فرنیچر بنانے کے کام آتی ھے ۔

Yellow bird : (n) (۱) ایک امریکی سنہری چڑیا۔ (۲) صفاریہ؛ پیلک ۔

Yellow blight : (n) آلو اور ٹماٹر کی ایک بیماری۔

Yellow bluestem : (n) گرم ملک کی ایک گھاس ۔

Yellow body : (n) پیلا بدن ۔

Yellow book : (n) حکومت کے معاملات کے سرکاری بیانات (رپورٹ) کے کاغذات جو زرد رنگ کی جلد میں مجلد ھوتے ہیں ۔

Yellow box : (n) آسٹریلیا کا ایک درخت جس کی لکڑی زرد رنگ کی ھوتی ھے اور اس سے گوند بھی نکلتا ھے ۔

Yellow boy : (n) (عام) طلائی سکہ ۔

Yellow-breasted bunting : (n) (۱) روس اور سائبیریا کی چھوٹی چڑیوں کی ایک جنس ۔ (۲) برقش؛ ستھرہ؛ پلچرری ۔

Yellow-breasted chat : (n) ایک بڑی امریکی چڑیا ۔

Yellow brush : (n) شمالی امریکا کا ایک سبز زرد پھولوں والا پودا ۔

Yellow buckeye : (n) شمالی امریکا کا ایک لمبا درخت ۔

Yellow buckthorn : (n) شمالی امریکا کی ایک جھاڑی۔

Yellow bullhead : (n) شمالی امریکا کی ایک مچھلی ۔

Yellow bunting : (n) زرد رنگ کی ایک چھوٹی چڑیا ۔

Yellow cala : (n) ایک قسم کی سنہری جھاڑی ۔

Yellow cancerroot : (n) بے پتوں کی ایک بوٹی ۔

Yellow carabeen : (n) امریکا کا ایک درخت ۔

Yellow carmine : (n) نارنگیوں کی ایک قسم ۔

Yellow cartilage : (n) غضروف اصفر؛ وہ نرم لچکدار ہڈی جو شریان کی دیوار کا کام دیتی ھے؛ زرد کری ۔

Yellow cat/-catfish : (n) شمالی امریکا کی زرد رنگ کی مچھلیوں کی ایک جنس ۔

Yellow catechu/-cutch : (n) کتھا ۔

Yellow cedar : (n) ایک سدا بہار درخت ۔

Yellow cell : (n) خلیہ زرد ۔

Yellow centaury : (n) یورپ کی ایک زرد پھول والی کڑوی بوٹی ۔

Yellow chamomile : (n) یوریشیا کا ایک دیرپا چھوٹا پودا؛ ایک بوٹی جو زیادہ دنوں تک سر سبز رہتی ھے ۔

Yellow charlock : (n) (۱) زرد پھول والا جنگلی پودا ۔ (۲) زرد سرسوں کا خودرو پودا ۔

Yellow chestnut oak : (n) شاہ بلوط کے درختوں کی ایک جنس ۔

Yellow cinchona : (n) سنکونا کے درختوں کی ایک جنس ۔

Yellow cleavers : (n) زرد پھولوں والا ایک پودا ۔

Yellow clintonia : (n) ایک جنگلی بوٹی ۔

Yellow clover : (n) ایک قسم کی گھاس؛ تپتیا گھاس ۔

Yellow clover aphid : (n) پودوں کا ایک کیڑا ۔

Yellow cobra : (n) زرد رنگ کا ناگ ۔

Yellow cockscomb : (n) شخشخیہ (درخت جن کے بیج خول میں آواز دینے لگتے ہیں)؛ کمک بیجیا ۔

Yellow copperas : (n) زرد رنگ کی ایک دھات ( (Fe, Mg) $FC_4$ $(SO_4)6\,(OH)_2\,2O\,H_2O$) ۔

Yellow copper ore : (n) تانبے کی زرد کچدھات؛ تانبے کا چقماق ۔

Yellow corydalis : (n) زرد پھول دار بوٹیوں کی ایک جنس ۔

Yellow cotton wood : (n) ایک امریکی درخت ۔

Yellow cress : (n) Rorippa جنس کا ایک پودا ۔

Yellow cross/-liquid : (n) جنگ میں استعمال کی جانے والی ایک قسم کی گیس ۔

Yellow crown : (n) شمالی امریکا کی نغمہ سنج چھوٹی چڑیوں کی ایک جنس ۔

Yellow-crowned night heron : (a) امریکی بگلا ۔

Yellow-cup : (n) (نباتیات) گل اشرفی؛ گل آلالہ ۔

Yellow cypress : (n) ایک قسم کا سرو ۔

Yellow daisy : (n) (نباتیات) زرد گلِ مروارید؛ زرد ڈیزی؛ زرد بابونہ ۔

Yellow day lily : (n) (نباتیات) زرد زنبق دشتی ۔

Yellow deal : (n) (۱) اسکاچ صنوبر اور سرخ صنوبر کی لکڑی ۔ (۲) زرد صنوبر کی لکڑی ۔

Yellow devil : (n) زرد پھول دار گھاس پات ۔

Yellow dip : (n) تارپین کے یکسالہ درختوں سے تارپین نکالتے وقت نکلنے والی روغنی رال ۔

Yellow dock : (n) (حیوانیات) بل دار، دُمچی؛ پیچ دار دُمچی ۔

Yellow dog : (n) قابل نفریں شخص؛ نکما آدمی؛ ناقص شخص؛ بے مصرف آدمی؛ بیکار آدمی ۔

Yellow dog : (a) نکما آدمی کا یا اس سے متعلق ۔

Yellow-dog contract : (n) ملازمت کا اقرار نامہ جس کی رو سے ایک ملازم مزدور اپنی ملازمت کی مدت تک کسی انجمن مزدوران کا ممبر نہیں بن سکتا ھے ۔

Yellow dwarf : (n) پودوں (خصوصاً آلو اور پیاز) کی بیماری جس میں پتے زرد ھونے لگتے ہیں ۔

Yellow earth : (n) ایک قسم کی زرد مٹی جو رنگ سازی میں کام آتی ھے ۔

Yellow edge : (n) پودوں کی ایک متعدی بیماری ۔

Yellow eel : (n) زرد بام مچھلی ۔

Yellow elder : (n) ایک امریکی جھاڑی یا چھوٹا درخت ۔

Yellow enzyme : (n) ایک زرد کیمیائی خمیر؛ زرد خامرہ ۔

Yellow-eye : (n) ایک امریکی بوٹی ۔

Yellow-eyed grass : (n) Xyris جنس کا ایک پودا ۔

Yellow-eyed hawk : (n) ایک قسم کا باز جس کے پنکھ چھوٹے ھوتے ہیں؛ چھوٹے پنکھوں والا باز ۔

Yellow fever : (n) (طب) محرقہ یرقانی ؛ تپ زرد ؛ زرد بخار؛ ایک قسم کا بخار جو گرم ملکوں میں ھوتا ھے اور جس کے ساتھ یرقان بھی ھو جاتا ھے اور سیاہ رنگ کی قے ھوتی ھے ۔

Yellow fibre : (n) (تشریح) زرد لچکدار ریشہ ۔

Yellow fir : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Yellow fish : (n) (۱) زرد رنگ کی مچھلیاں ۔ (۲) شراوٹ؛ ایک قسم کی مچھلی جو میٹھے پانی میں پائی جاتی ھے اور جس کا گوشت بہت لذیذ سمجھا جاتا ھے ۔

Yellow flag : (n) (۱) (نباتیات) جنس سوسن ۔ (۲) زرد رنگ کا جھنڈا جو جہاز میں متعدی بیماریاں پھیلنے کی صورت میں بطور سگنل لہرایا جاتا ھے ۔

Yellow flax : (n) زرد پھول والا ایک پودا (خصوصاً ایک ہندوستانی جھاڑی ) ۔

Yellow flower : (n) Cruciferae خاندان کی زرد پھول والی گھاس پات ۔

Yellow-flowered watercup : (n) ایک جنوبی امریکی پودا ۔

Yellow foxglove : (n) ایک یورپی زرد پھول دار بوٹی ۔

Yellow foxtail : (n) ایک عام قسم کی گھاس جو گرم ملکوں میں پائی جاتی ھے ۔

Yellow fringed orchid/-orchis : (n) ثعلبیہ کی ایک قسم ۔

Yellow gentian : (n) جنوبی یورپ کا ایک زرد پھولدار پودا ۔

Yellow George : (n) گینی (سکہ) ۔

Yellow ginger : (n) ایک قسم کی بوٹی جس میں زرد رنگ کے پھول ھوتے ہیں ۔

Yellow ginseng : (n) ایک امریکی پودا جو دوا میں کام آتا ھے ۔

Yellow goatfish : (n) ایک قسم کی سمندری مچھلی۔

Yellow goatsbeard : (n) ایک یورپی بوٹی۔

Yellow gowan : (n) زرد پھولوں والے پودوں میں سے کوئی ایک۔

Yellow granadilla : (n) ایک زرد رنگ کا پھول۔

Yellow grease : (n) سور یا عیب دار جانوروں کی چربی یا روغن۔

Yellow-green alga : (n) ایک قسم کی سمندری کائی۔

Yellow ground : (n) آتش فشانی اجزاء جو گرمی سے مل گئے ہوں۔

Yellow grouper : (n) بحر الکاہل اور جنوبی امریکا کی ایک مچھلی۔

Yellow grub : (n) مچھلیوں کے گوشت میں پیدا ہونے والے ابتدائی شکل کے کیڑے۔

Yellow grunt : (n) ایک قسم کی مچھلی جو فلوریڈا، جزائر غرب الہند اور برازیل میں پائی جاتی ہے۔

Yellow guayacan : (n) Tabebuia جنس کا ایک درخت جو برٹش گائنا میں ہوتا ہے اور جس کی لکڑی سخت اور مضبوط ہوتی ہے۔

Yellow gularis : (n) مغربی افریقہ کی چھوٹی دریائی مچھلی۔

Yellow gum : (n) (۱) یرقان اسود جو عموماً شیرخوار بچوں کو ہو جاتا ہے ؛ محرقہء اسود۔ (۲) ایک قسم کا آسٹریلیائی درخت۔

Yellow-haired porcupine : (n) زردی مائل خار پشت۔

Yellow-hammer/-ammer/-ham : (n) (۱) (حیوانیات) (پیلی چڑیا) ملچڑی؛ ایک پرند جس کا سر، گردن اور سینہ زرد ہوتا ہے؛ برقش؛ سہرہء زرد۔ (۲) امریکا کی سنہری ہدہد۔

Yellow harlequin : (n) شمالی امریکا کی ایک قسم کی بوٹی جس میں ہلکے پلے رنگ کے پھول ہوتے ہیں۔

Yellow head : (n) (۱) گناری؛ زرد پر والا ایک خوش الحان پرند؛ بلبل زرد۔ (۲) دیکھو Black-Bird۔

Yellow-headed blackbird : (b) (۱) ایک سیاہ رنگ کی بڑی امریکی چڑیا جس کا سر زرد ہوتا ہے؛ یورپی ملکوں کا ایک خوش آواز پرندہ۔ (۲) طرقہ: کلچڑی یا کستورا۔

Yellow-headed spruce sawfly : (n) امریکی آرا مکھی؛ ایک قسم کی مکھی جو درختوں کو نقصان پہنچاتی ہے۔

Yellow-headed tit : (n) زرد سر والی ایک چھوٹی چڑیا۔

Yellow henbane : (n) ایک زرد پھول والا مخدر، مسکر اور زہریلا پودا۔

Yellow hercules : (n) ایک قسم کا آسٹریلیائی بڑا گھونگا جس کا کھوپرا تیز زرد رنگ کا ہوتا ہے۔

Yellow honeysuckle : (n) (۱) شمالی امریکا کی ایک بیل جس میں زردی مائل سبز پھول آتے ہیں۔ (۲) جنوبی امریکا کی ایک بیل نما جھاڑی جس میں نارنجی مائل زرد پھول لگتے ہیں۔

Yellow hornet : (n) (۱) (پوشاک) زرد قبا؛ ملک چین کا شاہی لباس جو شاہی خاندان کے لوگ پہنتے تھے یا خلعت فاخرہ جو ان لوگوں کو دیا جاتا تھا جن کی عزت افزائی کرنی مقصود ہوتی تھی۔ (۲) (حیوانیات) (امریکیوں کا روزمرہ) بھڑوں کی ایک جنس۔ (۳) (نباتیات) آسٹریلیائی یوکلپٹس (جس کی چھال زرد ہوتی ہے) کی ایک جنس۔

Yellow Indian grass : (n) ایک امریکی سدا بہار گھاس۔

Yellow Indian paint : (n) امریکا میں پائی جانے والی ایک قسم کی بوٹی جس کی جڑ زرد ہوتی ہے۔

Yellow Indian shoe : (n) زرد رنگ کی زنانہ سلیپر۔

Yellow indigo : (n) جنگلی نیل کا پودا جس میں شوخ رنگ کے زرد پھول لگتے ہیں۔

Yellow iris : (n) سوسن کی ایک جنس جس کا رنگ زرد ہوتا ہے۔

Yellow jack : (n) (۱) دیکھو Yellow fever۔ (۲) ایک قسم کی سنہری مچھلی۔

Yellow jacket : (n) دیکھو Yellow hornet

Yellow jessamine/-jasmine/-jass : (n) زرد یاسمین؛ زرد چنبیلی ۔

Yellow lady-slipper/Yellow lady's-slipper : (n) ایک قسم کی زرد پھول دار بوٹی؛ ثعلب مصری جنس کی ایک قسم؛ پاپوش گل جنس کی بوٹی ۔

Yellow lantern : (n) زرد نیلوفر؛ کنول یا پنکج ۔

Yellow late rust : (n) پھپھوندی جو سیاہ توت میں لگ جاتی ہے ۔

Yellow lead : (n) مُردہ سنگ ۔

Yellow lead ore : (n) ایک قسم کی زرد کچدھات؛ مردہ سنگ کچدھات ۔

Yellow leaf : (n) (۱) پودوں کی ایک بیماری جس میں پتیاں زرد ہو جاتی ہیں ۔ (۲) عمر کے آخری سال؛ بڑھاپا ۔

Yellow leaf blight : (n) کپاس کی ایک بیماری ۔

Yellow men : (n) چینی، جاپانی، منگولی اقوام جن کی جلد کا رنگ زردی مائل ہوتا ہے ۔

Yellow metal : (n) (۱) ایسا تانبہ جس میں ساٹھ حصہ تانبہ اور چالیس حصہ جست ہوتا ہے ۔ (۲) زرد پیتل؛ پیتل ۔ (۳) زرد دھات؛ سونا ۔

Yellow ocher : (n) (رنگ) پنوڑی؛ زرد مٹی ۔

Yellow ore : (n) تانبے اور لوہے کا دوگنا کبریتیہ؛ نحاسی پیریطس ۔

Yellow pages : (n) ٹیلیفون ڈائرکٹری کا وہ حصہ جو زرد کاغذ پر چھپا رہتا ہے ۔

Yellow-pate : (n) دیکھو Yellow-Hammer

Yellow peril : (n) زرد خطرہ؛ خطرہ کہ (ایک دن) زرد رنگ والی اقوام گورے رنگ کی قوموں پر یا دنیا پر اپنا تسلط جمالیں گی ۔

Yellow phosphorus : (n) زرد فاسفورس ۔

Yellow plague : (n) یرقان؛ پیلیا ۔

Yellow plush : (n) ایک قسم کا زرد ریشمی یا سوتی کپڑا جس کا رواں مخمل کے روئیں سے زیادہ لمبا اور ملائم ہوتا ہے ۔

Yellow press : (n) اشتعال انگیز اخبارات؛ ہیجان انگیز خبریں شائع کرنے والے اخبارات، خصوصاً وہ جو ضرورت سے زیادہ قومی اور وطنی تعصبات رکھتے ہیں (اصل میں امریکا کے وہ اخبار جو سنہ ۱۸۹۸ء میں اسپین سے جنگ کرنے کے حامی تھے) ۔

Yellow race : (n) دیکھو Yellow men

Yellow rail : (n) امریکا کا ایک بہت چھوٹا زرد پرندہ ۔

Yellow rattle : (n) زرد تاج خروس؛ مرغ کا زرد تاج یا پیلا پھول ۔

Yellow river : (n) دریائے زرد ۔

Yellow root : (n) امریکا کا ایک پودا ۔

Yellow rose : (n) گل زرد ۔

Yellow sally : (n) سنگ مکھیوں کی ایک جنس ۔

Yellow sapphire : (n) (معدنیات) زبرجد ہندی؛ پکھراج ۔

Yellow sea : (n) (جغرافیہ) بحیرہء زرد ۔

Yellow seed : (n) ایک قسم کی رائی یا سرسوں؛ جنگلی خردل ۔

Yellow sickness : (n) یرقان ۔

Yellow sighted : (n) (طب) زرد نظر ۔

Yellow soap : (n) ایک عام قسم کا صابون ۔

Yellow spot : (n) (تشریح) آنکھ کے پردہء اول میں وہ نقطہ جہاں نظر سب سے تیز ہوتی ہے؛ خطہء اصفر ۔

Yellow-throated warbler : (n) (۱) زرد گلے کا ایک خوش الحان پرند ۔ (۲) زرد گلے کے چہچہانے والے پرندوں کی ایک جنس جس میں بلبل وغیرہ شامل ہیں ۔

Yellow tip : (n) غلے کے پودوں کی ایک بیماری جس کی وجہ سے پودوں میں دانے نہیں لگتے ۔

Yellow tit : (n) جنوبی ایشیا کے چھوٹے پرندوں کی ایک قسم خصوصاً جن کے پر زرد اور سبز ہوتے ہیں ۔

Yellow vision : (n) (طب) زرد نظری ۔

Yellow ware : (n) مٹی یا پتھر کا زرد برتن ۔

Yellow weed : (n) (۱) تلسی ۔ (۲) (نباتیات) نرائی ۔

Yellow-winged bat : (n) افریقہ کے چمگادڑ جس کے ڈینے زرد ہوتے ہیں ۔

Yellow-winged sparrow : (n) ایک قسم کی گوریا یا کنجشك ۔

Yellow wood : (n) (نباتیات) چوب زرد ۔

Yellow wood sorrel : (n) Oxalis جنس کا ایک زرد پھولوں والا پودا ۔

Yellow wort : (n) یورپ کی ایک زرد پھولدار کڑوی بوٹی ۔

Yellow wove : (n) ایک قسم کا سستا، چکنا نیلا کاغذ ۔

Yellow yam : (n) شکرقند ۔

Yellow yolding : (n) (نباتیات) ستہرہ، زرد ۔

Yellow yolk : (n) زردی بیضہ؛ انڈے کی زردی ۔

Yellowfin : (n) زرد سفنوں والی مچھلی ۔

Yellowfin croaker : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Yellowfin grouper : (n) ایک قسم کی مچھلی جو مغربی اٹلانٹك میں ہوتی ہے ۔

Yellowfin tuna : (n) اٹلانٹك اوربحر الکاہل کی ایک قسم کی زرد سفنوں والی مچھلی ۔

Yellowfinned roncador/-Yellowfin : (n) ایک قسم کی مچھلی ۔

Yellowfinned trout/Yellowfin : (n) ایک قسم کی زرد سفنوں والی لمبی مچھلی جو کولو ریڈو و ٹوئن لیکس (Twin Lakes, Colorado) میں ہوتی ہے ۔

Yellowing : (n) (۱) پیلا پڑنا ۔ (۲) (نباتیات) پودے یا درخت کا پیلا پڑجانا یا مرجھا جانا جو کسی بیماری کی علامت ہے ۔

Yellowish : (a) زردی مائل ۔

Yellowknife : (n) (۱) کینیڈا کی Algonquian قوم ۔ (۲) اس قوم کا ایک فرد ۔

Yellowly : (adv.) انداز رقیبانہ سے ۔

Yellowness : (n) زردی؛ پیلاپن ۔

Yellows : (n) (۱) (قدیم) یرقان؛ پیلاپن ۔ (۲) رشك؛ حسد ۔ (۳) (بیطاری) یرقان اسپ ۔

Yellowstreak : (n) [Org. U.S.] بزدلی؛ نامردی ۔

Yellowtail : (n) شمالی امریکا اور آسٹریلیا کی مچھلیوں کی ایک قسم ۔

Yellowy : (a) زرد؛ زردی مائل ۔

Yelm : (n) [OE. 'gelm'.] پیال کا گٹھا جو چھپر چھانے کےلئے بنایا جائے ۔

Yelm : (v) چھپر چھانے کے لئے پیال کے گٹھے بنانا ۔

Yelp : (n) (خوف یا تکلیف سے) کتے کے بھونکنے یا چلانے کی آواز ۔

Yelp : (v) [ME. 'yelpin'.] کتے کا زور سے بھونکنا یا چلانا ۔

Yelper : (n) [ME.] (۱) کتے کی طرح زور سے چلانے والا آدمی یا جانور ۔ (۲) کتے کی طرح زور زور سے چلاً کر تقریر کرنے والا آدمی ۔ (۳) چلاتا ہوا یا بھونکتا ہوا کتا ۔ (٤) ایک آلہ جسے شکاری استعمال کرتے ہیں، اس آلہ کو پھونکنے پر جنگلی مرغی کے بولنے کی سی آواز نکلتی ہے ۔

Yelt : (n) [Late OE. 'gilte'.] جوان سورنی ؛ سور کی جوان مادہ ۔

Yen : (n) [Japen.] ین؛ ایک جاپانی سکہ جس کی قیمت تقریباً دو شلنگ ہوتی ہے ۔

Yen : (n) [Chinese 'yan '.] خواہش؛ رغبت؛ خصوصاً منشیات کے لئے ۔

Yengees : (n) ینگیز؛ ہندوستانی زبان میں انگلش کی خرابی ۔

Yeoman : (n) [ME.] (۱) شاہی محل یا کسی رئیس کے یہاں کا ملازم جو ادنی' کام انجام دیتا ہو یا کسی سرکاری عہدے دار کا مددگار ہو ۔ (۲) ایک

کلرک جو جہاز پر تحریری کام انجام دیتا ہو یا جہاز سے متعلق باتوں کا ریکارڈ رکھتا ہو ۔ (۳) سرکاری ملازم کا مدد گار ۔ (٤) (تاریخ) معافی دار؛ وہ شخص جو چالیس شلنگ سالانہ کی معافی کی زمین کا مالک ہونے کی حیثیت سے جیوری کا ممبر بننے اور ضلع کے انتخابات میں رائے دینے کا حق رکھتا ہو ۔ (٥) کسان یا چھوٹے زمیندار ۔ (٨) رضاکار رسالے کا سپاہی ۔

Engineer's yeoman : انجینیر کا مدد گار ۔

Imperial yeoman : رضاکاروں کا ایک فوجی دستہ جو افریقہ کی لڑائی (۱۹۰۲- ۱۸۹۹ء) میں حصہ لینے کے لئے تیار کیا گیا تھا ۔

Yeoman bedel : (n) کیمبرج اور آکسفورڈ میں جلوس کا انتظام کرنے والا عہدہ دار ۔

Yeoman extraordinary : (n) (لندن ٹاور کا) غیر معمولی نگراں سپاہی ۔

Yeoman farrier : (n) نعل بند؛ نعل جڑنے والا شخص ۔

Yeoman for the house : (n) گھر بار کی دیکھ ریکھ کرنے والا ملازم ۔

Yeoman of the cellar : (n) تہ خانہ دار؛ کال کوٹھری کا انچارج ۔

Yeoman of the guard : (n) لندن ٹاور کا نگراں سپاہی ۔

Yeoman of the revels : (n) عیش و طرب کی محفل کا منتظم ۔

Yeoman of the robes : (n) عبا، قبا یا عورتوں کی پوشاک کا انچارج ۔

Yeoman of the signals : (n) سگنلوں کا انچارج ۔

Yeoman pricker : (n) چھیدنے اور سوراخ کرنے والا آدمی ۔

Yeoman service/Yeomans- : (n) مفید خدمت؛ ضرورت کے وقت امداد ۔

Yeoman usher : (n) نقیب ؛ وہ عہدہ دار جو برطانوی لیجسلیچر میں نقیب کے عہدے کے فرائض انجام دیتا ہے ۔

Yeomanette : (n) وہ عورت جو امریکی بحری رضاکار سپاہی کی حیثیت سے کام کرتی ہے ۔

Yeomanly : (a) معافی دار، کسان، چھوٹے زمیندار یا رضاکار سپاہی سے مشابہ ۔

Yeomanly : (adv.) معافی دار، کسان، چھوٹے زمیندار یا رضاکار سپاہی کی طرح ۔

Yeomanry : (n) [ME. 'Yomanry '.] (۱) معافی داروں ، کاشتکاروں یا چھوٹے زمینداروں کی جماعت؛ زراعت پیشہ طبقہ ۔ (۲) رضاکار سواروں کی فوج یا فوج محافظ جو زراعت پیشہ آبادی میں سے بھرتی کی جاتی ہے ۔

Yeowoman : (n) (۱) شاہی محل یا کسی رئیس کے یہاں کی ملازمہ جو ادنیٰ کام انجام دیتی ہو یا کسی سرکاری عہدہ دار کی مددگار ہو ۔ (۲) معافی دار ۔ (۳) چھوٹی زمیندار ۔ (٤) رضاکار رسالے کی سپاہی ۔

Yep/Yup : (adv.) (۱) ہاں؛ اچھا ۔ (۲) (بولی) دیکھو Yes ۔

-yer : (suffix) لاحقہ جو بعض اسماء کے بنانے میں کام آتا ہے مثلاً Sawyer 'lawyer 'bowyer ۔

Yerava/Yrava : (n) ڈراویڈین نسل کی ایک نہایت سیاہ چمڑے والی قوم ۔

Yerb : (n) Herb کا متبادل ۔

Yerba : (n) (نباتیات) برمامائے؛ مائے بوٹی؛ پیراگوئی چائے ۔

Yerba buena : (n) ایک قسم کی سدا بہاربوٹی؛ ایک بوٹی جو ہمیشہ سر سبز رہتی ہے ۔

Yerba mansa : (n) سورو راسی خاندان کی ایک بوٹی جو مغربی امریکا اور میکسیکو میں ہوتی ہے ۔

Yerba-mate : (n) ایک قسم کی بوٹی جس کے پتوں اور جڑوں سے شراب کشید کی جاتی ہے ۔

Yerba reuma : (n) کیلیفورنیا کی ایک قسم کی جھاڑی ۔

Yerba santa : (n) کیلیفورنیا کی ایک سدا بہار جھاڑی ۔

Yerbal : (n) Mate (اس کے پتوں اور جڑوں سے شراب نکالی جاتی ہے) بوٹیوں کی کاشت ۔

Yercum : (n) دیکھو Mudar

Yerk : (v) [Fr. 'yerken'.] دیکھو Yark

Yertchuk : (n) [Native name in Australia] ایک اوسط سائز کا آسٹریلیائی یوکلپٹس ۔

Yerva : (n) دیکھو Yerba

Yes : (n) [OE. 'gise'.] (۱) ہاں؛ اچھا ۔ (۲) (پکارنے کے جواب میں) جی آیا ۔ (۳) ہامی ۔

Say yes : راضی ہوجانا؛ ہامی بھرلینا ۔

Yes : واقعی ۔

Yes : (adv.) (۱) ایسا ہی ہے ۔ (۲) دیکھو "It is so" ۔ (۳) اچھا اور کیا کہنا ہے ۔

Yes & No : (n) ایک قسم کا سوالیہ کھیل ۔

Yes and Yes or : بلکہ ۔

Yesman : (n) جی حضوری کرنے والا؛ ہاں میں ہاں کہنےوالا؛ وہ شخص جو ہربات میں ہاں کہتا ہو ۔

Yester : (a) (شاعری) گذشتہ کل کا۔

Yester - : جزو ترکیبی بمعنی"گذشتہ" ۔

Yester-morning : (a) گذشتہ صبح؛ کل صبح ۔

Yester-night : (adv.) شب گذشتہ؛ کل رات ۔

Yester-year : (a) سال گذشتہ؛ پچھلے سال ۔

Yesterday : (n) پچھلے دن؛ کل (گذشتہ) ۔

Yesterday : (adv.) کل؛ گذشتہ کل؛ دیروز ۔

Yesterday : (a) گذشتہ کل کا یا اس سے متعلق ۔

Day before yesterday : گذشتہ پرسوں؛ پریروز ۔

Yesterday evening/Yestereve : (adv.) گذشتہ شام؛ کل شام ۔

Yestreen : (adv.) [late ME.] (شاعری) گذشتہ شام؛ کل شام ۔

Yet : (v) [OE.] ڈھالنا؛ بہانا؛ ڈھالنا (دھات، معدنی شے) ۔

Yet : (adv.) اس کےعلاوہ؛ اس سلسلےمیں؛ تاہم؛ پھربھی ؛ ابھی تک؛ اس وقت تک؛ ہنوز ۔

Yet : (conj) جو بھی ہو؛ پھر بھی؛ لیکن ۔

A rough yet ready helper : وہ ناملائم ہے مگر اسی کے ساتھ مددگار ہے ۔

A yet more difficult task : اوربھی زیادہ مشکل کام ۔

As yet : اب تک؛ اس وقت تک؛ ہنوز ۔

Ere yet : وقت سے پہلے ۔

He will win yet : (وقت ختم ہونے سے پہلے، اتنے وقت میں بھی، اب بھی) وہ جیتے گا ۔

I have never yet lied : (منفی جملوں میں) (۱) میں نے ابھی تک کبھی جھوٹ نہیں کہا ہے ۔ (۲) میں ابھی تک کبھی جھوٹ نہیں بولا ہوں ۔

It is not time yet : (منفی جملوں میں) (۱) ابھی وقت نہیں ہواہے ۔ (۲) ابھی تک وقت نہیں ہواہے ۔

Is he yet alive : (اب تک ؛ اب بھی ، ہنوز) وہ زندہ ہے ۔

It is strange and yet it is true : یہ عجیب ہے اور(پھر بھی، تاہم؛ اس پر بھی، اس کے باوجود) یہ سچ ہے ۔

Nor yet : اور نہ ۔

Not or never yet : اس وقت تک نہیں؛اب تک نہیں ۔

There is yet time : (اب تک، اب بھی، ہنوز) وقت ہے۔

Though they curse yet they bless : اگر چہ وہ کوستے ہیں (پھر بھی، تاہم، اس پر بھی، اس کے باوجود) دعائیں دیتے ہیں ۔

Yet once more : (adv.) اور پھر ۔

Yetzer : (n) [L. Heb 'yeser'.] یہودیوں کے عقائد کے مطابق وہ میلان طبع یا طبیعت کی افتاد جو قدرت نے انسان کو ودیعت کی ہے ۔

Yetzer hara : (n) [L Heb 'yeser hara'.] یہودیوں کے روایتی عقائد کے مطابق انسان کا برائی کی طرف مائل ہونا اس کی فطرت میں داخل ہے ۔

Yew : (n) [OE.'eow'.] (۱) یو؛ ایک قسم کا سدا بہار درخت جو بہت بڑھتا ہے اور اکثر قبرستان میں لگایا جاتا ہے، قدیم زمانے میں اس کی لکڑی کی کمانیں بھی بنائی جاتی تھیں اور اب بھی فرنیچر بنایا جاتا ہے ۔ (۲) یو کی لکڑی ۔ (۲) (نباتیات) (درخت) صنوبر؛ برری؛ رگھل ۔

Yewen : (a) (کمان) ینو کی لکڑی یا درخت کی ۔

Yex : (v) سسکی بھرنا؛ ہچکی لینا ۔

Yex/Yesk : (n) سسکی؛ ہچکی؛ ہچکیاں ۔

Yezidi/Yexidee : (n) [of Iranian origin] یزیدی؛ ایک مذہبی فرقہ جو کردستان، آرمینیا اور قفقاز میں وجود میں آیا تھا، یہ فرقہ خدا کو قادر مطلق سمجھنے کے علاوہ شیطان سے بھی احتراماً خوف کھاتا ہے ۔

Yfere : (adv.) [ME.] ایک ساتھ؛ ساتھیوں کےساتھ؛ رفقاء کے ہمراہ ۔

Yggdrasil : (n) [ON. 'yg(g)drasil'.] دیکھو Igdrasil

Yid : (n) (دینیات) یہودی ۔

Yiddish : (n) یہودی زبان؛ ایک مخلوط زبان جو جرمن زبان کی ایک قدیم صورت ہے جس میں جدید زبانوں کے الفاظ شامل کر لئے گئے ہیں اور جس کو سلافی ممالک کے یہودی بولتے ہیں ۔

Yiddish : (a) یہودی زبان کا ۔

Yiddisher : (n) ید زبان بولنے والا یہودی ۔

Yield : (v) [ME 'yelde'.] (۱) پیدا کرنا(پھل ، پھول ، فصل وغیرہ) ۔ (۲) دے دینا؛ جواب لے کر دینا؛ (کسی چیز سے) دوسرے کے حق میں دست بردار ہوجانا، مان لینا، تسلیم کرلینا ۔ (۳) اطاعت قبول کرنا؛ دب جانا؛ سرجھکا دینا؛ بات مان لینا؛ منظور کرلینا؛ راضی ہو جانا ۔

I yield to none in the appreciation of his merits : اس کی صلاحیتوں کو سراہنے میں میں کسی سے کمتر یا کم نہیں ہوں ۔

Investment yields 50% : لگا ہوا روپیہ پچاس فیصد منافع دیتا ہے ۔

Sin yields bitter fruit : (۱) گناہ کڑوا پھل دیتا ہے ۔ (۲) گناہ تلخ نتیجہ پیدا کرتا ہے ۔

Tax yields a handsome revenue : محصول سے ایک اچھی آمدنی حاصل ہوتی ہے ۔

The land yields rice : (اس زمین میں) چاول کی پیداوار ہوتی ہے، فصل ہوتی ہے ۔

Yield : (n) حاصل ؛ پیداوار؛ فصل ؛ منافع؛ نکاسی ۔

Yield capacity : (n) استعداد حاصل ۔

Yield consent : (v) راضی ہو جانا ۔

Yield gene : (n) وہ مورثہ جو کھیت کی مختلف فصلوں کو بڑھانے میں مدد کرتا ہے ۔

Yield insurance : (n) ایسا بیمہ جو بیمہ کرنے والے کو ایک معینہ رقم دینے کی ضمانت لیتا ہے۔

Yield point : (n) (طبیعیات) نقطہ٘ مغلوبیت ۔

Yield strength : (n) دباؤ کی مقدار کے مطابق کسی چیز کا ایک خاص مقدار میں تن جانا ۔

Yield table : (n) جدول حاصل ۔

Yieldable : (a) پیدا کرنے کے لائق ؛ دست بردار ہونے پر آمادہ ۔

Yieldance : (n) مان لینا؛ تسلیم کرلینا؛ دست بردار ہوجانا۔

Yielder : (n) [ME.'yeldere'.] (۱) (وہ جو) تسلیم کر لیتا ہے؛ مان جاتا ہے ؛ رضامند ہو جاتا ہے ۔ (۲) (وہ) جو پیدا کرتا ہے یا جس سے پیداوار حاصل ہوتی ہے ۔

Yielding : (a) (۱) ملائم ؛ نرم ؛ لچکدار ۔ (۲) آسانی سے بات مان لینے والا ؛ لچنے والا ؛ دبنے والا ۔ (۳) رضامندی کا ۔ (٤) (طبیعیات) مغلوبیت ۔

Yieldingly : (adv.) نرمی سے ؛ لچتے ہوئے ؛ دبتے ہوئے ؛ رضامندی کے طور پر ۔

Yieldingness : (n) نرم؛ لچکدار یا رضامندھونےکی خاصیت ۔

Yike : (n) ہُدہُد کی آواز کی نقل ۔

Yike : (v) ہدہد کی آواز کی نقل کرنا ۔

Yill : (n) Ale کا متبادل ۔

Yill-caup : (n) پیالہ یا جام جس سے ایل (شراب) پی جاتی ہے ۔

Yin : One کامتبادل ۔

Yin : (n) [Chinese 'yin'.] چینیوں کے روایتی فلسفے کے مطابق Yin اور Yang یعنی مؤنث اور مذکر کا اتصال کائنات کی تخلیق کا باعث ہے ۔

Yip : (v) (۱) پھونکنا؛ زورزور سے چلانا (خصوصاً کتے کا) ۔ (۲) زورزورسےچلا کرکسی بات کااظہارکرنا ۔

Yip : (n) [imit.] (۱) بھونکنے یا زور زور سے چلانے کی آواز (خصوصاً کتے کی) ۔ (۲) زوردار آواز میں کسی بات کا اظہار ۔

Yipe : (v) [imit.] زور سے چلا اٹھنا(خصوصاً تعجب یا تکلیف کی حالت میں) ۔

Yipe : (n) اچانک زور سے چلانے کی آواز ۔

Yippee : (interj) [origin unkn.] (۱) انتہائی خوشی اور مسرت کا اظہار ۔ (۲) یپیؔ کا لفظ خوشی اور جوش کے موقع پر بطور فجائیہ استعمال کیا جاتا ہے ۔

Yippie/Yippy : (n) یپّی؛امریکا کی ایک سیاسی جماعت جس کے ممبران ہپیز (hippies) کہلاتے ہیں ۔

Yite : (n) [origin unknown] دیکھو Yellow Hammer

-yl : (suffix) لاحقہ جو کیمیا کی اصطلاحات میں استعمال ہوتا ہے (مثلاً hydroxyl'ethyl) ۔

Ylang-ylang : (n) (۱) ایلانگ ایلانگ؛ ملایا کا ایک درخت جس کے پھول خوشبودار ہوتے ہیں ۔ (۲) وہ خوشبو جو اس سے بنتی ہے ۔

Ylem : (n) [ME.] وہ ابتدائی پہلا جوہر جس سے بعض نظریات کے مطابق سمجھا جاتا ہے کہ عناصر کی تشکیل ہوئی تھی ۔

-ylene : (suffix) لاحقہ جو کیمیا کی اصطلاحات میں استعمال ہوتا ہے (مثلاً Phenylene) ۔

Ynambu : (n) [Pg. 'inambu'.] ایک بہت بڑا تیتر کی قسم کا پرند جو جنوبی برازیل اور ارجنٹائنا میں ہوتا ہے ۔

Yo/Yeo : (interj) [ME.] (۱) یو؛ لفظ جو بطور فجائیہ استعمال کیا جاتا ہے ۔ (۲) ملاح اس لفظ کو بطور سگنل استعمال کرتے ہیں yoho ۔

Yo-heave-ho : (interj) ہائی سو؛ وہ آواز جو ملاح کسی چیز کو مل کر اٹھاتے، کھینچتے یا چڑھاتے وقت بلند کرتے ہیں ۔

Yo-ho/Yoho, yoho : (interj) توجہ مبذول کرنے کے لئے "یوھویوھو" کی آواز ۔

Yo-yo : (n) [native name in the Philippin.] چکنی؛ ایک طرح کا کھلونا جس میں ایک ریل پر ڈور لپٹی ہوتی ہے اور اسے جھٹکا دے کر پھینکتے ہیں تو ڈور خود بخود لپٹ جاتی ہے اور وہ ہاتھ میں آجاتا ہے ۔

Yob/Yobbo : (n) [Back slang for Boy] (۱) لڑکا ۔ (۲) گنوار لڑکا ۔ (۳) غنڈا؛ شہدا ۔

Yod : (n) (۱) عبرانی زبان کے حروف تہجی کا دسواں حرف ۔ (۲) (لسانیات) خ کی آواز y جیسی ۔ (۳) (قدیم) y کی آواز ز جیسی ۔

Yodel/Jodel : (v) [G. 'jodeln'.] (-dell, -del,- dlo)؛ گنگنانا الاپنا ۔

Yodel/Jodel : (n) الاپ ۔

Yodeler/Jodeler : (n) وہ شخص جو الاپتاھے؛ الاپنے والا ۔

Yoga : (n) [Hindi, Skr, 'yoga'.] یوگ؛ ہندوؤں میں مراقبے اور ریاضت کا ایک خاص طریقہ جس کامقصد یہ ھےکہ عابد کی روح کائنات کی روح حقیقی سے متحد ہو جائے ۔

Yogacara : (n) [Skr.] بودھ دھرم کے مطابق انسان کو جو چیزیں نظر آتی ہیں وہ اس کی ذہنی بیداری کی بناپر، ورنہ تمام چیزیں غیر حقیقی ہیں ۔

Yogh : (n) [ME.] عہدوسطیٰ کےانگریزی حروف تہجی میں ایک حرف جو بعض موقعوں پر "g"اور "y"کا کام دیتا ہے ۔

Yogi : (n) [Skr. 'Yogin', fr. 'yoga'.] یوگی؛ جوگی؛ یوگ کا عامل ۔

Yogic : (a) یوگ کے عمل یا یوگ کے فلسفے کا یا اس سے متعلق ۔

Yogism/Yogeeism : (n) یوگ کا طریقہ ۔

Yogurt : (n) [Turkish] ترکوں کی ایک ترش اور رقیق غذا جو دودھ سے بنائی جاتی ہے ۔

Yohimbenine/Yohimbine : (n) [Yobimbi+ine] (کیمیا) مغربی افریقہ کے ایک درخت کی چھال اور پتوں سے نکالا ہوا القلی نما ۔

Yoi : (interj) شکاری کتوں کو مستعد کرنے کے لئے شکاری کی ندا ۔

Yoick/Yoicks : (v) شکاری کتوں کو مستعد کرنے کے لئے آواز نکالنا؛ ایسی آواز نکال کر کتوں کو لومڑی کے پیچھے بشکارنا ۔

Yoicks : (inter) لومڑیوں کے شکاریوں کی ندا ۔

Yojan/Yojana : (n) [Hindi & Skr.] (۱) مسافت جو مسلسل طے کی جائے ۔ (۲) دوری کی ایک ناپ جو مقامی اعتبار سے چار سے دس میلوں تک ہوسکتی ہے۔

Yoke : (n) [OE. 'geoc'.] (۱) جوا (جو بیلوں کی گردن پر رکھاجاتا ہے) ۔ (۲) (تاریخ روما) اونچا اٹھایا ہوا جوا یا تین نیزوں کو ملاکر بنائی ہوئی محراب جس کے تلے شکست خوردہ دشمن کو لے کر چلتے ہیں ۔ (۳) (مجازاً) محکومی؛ طوق غلامی؛ حلقہ بگوشی ۔(٤) (مجازاً) رشتہٴ اتحاد، خصوصاً عقد، نکاح ۔ (۵) بیلوں کی جوڑی ۔ (٦) بہنگی ۔ (۷) قمیض، کوٹ، سائے وغیرہ کا وہ حصہ جو شانوں پر رہتا ہے اور جو علیحدہ سیا جاتا ہے اور جس سے لباس کا نچلا حصہ لگا رہتا ہے ۔ (۸) گھنٹہ لٹکانے کی قینچی یا گھوڑی ۔ (۹) پتوار کا دستہ جس کے دونوں سروں پر رسیاں باندھی جاتی ہیں ۔ (۱۰) وہ جوڑ جس کے ذریعے دو نل آکر تیسرے نل میں ملتے ہیں؛ قفلی جوڑ ۔ (۱۱) مشینوں کا کنجی جوڑ جو کھولنے بند کرنے کا کام دیتا ہے ۔

Yoke : (v) (۱) جوئے میں جوتنا؛ جوا رکھنا (کندھوں پر) ۔ (۲) جوڑنا؛ نتھی کرنا؛ مربوط کرنا ۔ (۳) (مرد عورت کا) عقد کردینا؛ شادی کردینا؛ رشتہٴ ازدواج میں منسلک کرنا ۔ (٤) جوڑ ہونا؛ میل ہونا ۔ (۵) جوڑی دار ہونا؛ ساتھ ساتھ کام کرنا ۔

Yoke-bar : (n) (کاشت) جوا ڈنڈا؛ جوت ڈنڈا ۔

Yoke-bone : (n) (تشریح) جبڑے کی ہڈی جو سر اور چہرے کی ہڈیوں کو جوڑتی ہے؛ عظم وجنی؛ رخسار کی ہڈی ۔

Yoke elm : (n) (۱) ہورن بیم (Hornbeam) ۔ (۲) ہمالیہ پر اُگنے والا ایک درخت ۔

Yoke fellow : (n) زوج؛ شوہر یابیوی؛ رفیق کار؛ جوڑی دار۔

Yoke-mate : (n) دیکھو Yoke-fellow

Yoke of land : (n) (قدیم) ایک ہل کی زمین؛ اتنی زمین جو ایک جوڑی بیل ایک دور میں جوت سکیں ۔

Yoke-pin : (n) جوڑ کیلی ۔

Yoke ropes : (n) پتوار کی ڈوریاں یا رسیاں ۔

Yokel : (n) دیہاتی؛ دہقانی؛ گنوار ۔

Yokeless : (a) بغیر جوڑی کا ۔

Yokelines : (n) پتوار کی ڈوریاں یا رسیاں ۔

Yokelish : (a) دیہاتی جیسا؛ گنوار قسم کا ۔

Yokelry : (n) دیہاتی؛ گنوار ۔

Yoking : (n) وہ کام جو مسلسل ایک ہل یا ایک بیل گاڑی سے لیا جا سکے ۔

Yokohama : (n) جاپان کا ایک شہر جہاں مرغے، مرغیوں اور دوسرے پرندوں کو پالا جاتا ہے ۔

Yokohama bean : (n) (۱) ایک قسم کی سیم یا ڈنڈی جس میں موٹےبیج ہوتے ہیں ۔ (۲) سیم کی لت یا بیل ۔

Yokohama fowl : (n) جاپان کی مرغیاں یا پرندے ۔

Yokuts : (n) (۱) کیلیفورنیا کی سین جوکن (San Joaquin) وادی میں بسنے والی ایک ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کا ایک فرد ۔ (۳) Yokutsقوم کی Mariposan زبان ۔

Yoldia : (n) [mod. L.] گھونگوں کی ایک قسم ۔

Yoldring/Yeldring : (n) دیکھو Yellow hammer

Yole : (n) [alter. of Yawl] ایک چھوٹی کشتی جو کھلی ہوئی ہوتی ہے ۔

Yolk/Yelk : (n) [OE. 'geolca'.] (۱) انڈے کی زردی؛ زردہ؛ زردی؛ بیضہ - (۲) وہ رطوبت جو بھیڑ کی کھال سے نکلتی ھے - (۳) اون کا تیل؛ روغن پشم - (٤) بیج دان - (٥) کھڑکی کے شیشے میں ایک گول سیاہ یا نصف سیاہ ٹکڑا -

Yolk-bag : (n) وہ جھلی جس کے اندر انڈے کی زردی ھوتی ھے؛ کیسۂ زردہ؛ زردی کی تھیلی -

Yolk cell : (n) انڈے کا وہ مادہ جو انڈے کے اندر بچے کو غذا دیتا ھے -

Yolk-cleavage : (n) انڈے کی زردی جو جھلی کے اندر ھونے کی وجہ سے الگ رہتی ھے -

Yolk-duct : (n) انڈے کی زردی کے اوپر کی جھلی جو چوزے کی ناف کی نالی سے جڑی ھوتی ھے؛ قناتِ زردہ -

Yolk-gland : (n) زردہ زا غدہ -

Yolk-nucleus : (n) زردوی نوات -

Yolk-plug : (n) ڈاٹ زردہ -

Yolk pyramids : (n) زردوی مخروطات -

Yolk-sac : (n) دیکھو Yolk bag

Yolk-spherule : (n) زردوی کرینہ -

Yolk-stalk : (n) زردہ ڈنٹھل -

Yolk yellow : (n) گہرا پیلا یا زرد رنگ -

Yolked : (a) زردی کا؛ زردہ دار -

Large-yolked : بڑی زردی کا؛ بڑی زردی دار -

Two-yolked : دو زردی کا؛ دو زردی دار -

Yolkless : (a) بغیر زردی کا -

Yolky : (a) [OE.] (۱) انڈے کی زردی کے مانند؛ (ایسی چیز) جس میں انڈے کی زردی شامل ھو؛ زردی دار - (۲) لس دار؛ چکنا -

Yom kippur : (n) [Heb. 'yom kippur'.] یہودیوں کا ایک مبارک دن، اس دن وہ روزہ رکھتے ہیں -

Yom tob/Yom tov : (n) [Heb. 'yom tobh'.] یہودیوں کا ایک فرصت یا تہوار کا دن -

Yomawood : (n) [Perh. fr. Burmese 'youma'.] ایک ایشیائی درخت کی لکڑی -

Yomud : (n) (۱) یومڈ؛ ترکستان میں رہنے والی ایک ترکمان قوم - (۲) اس قوم کا ایک آدمی -

Yon : (a) [ME.] وہ ؛ وہ سب -

Yon : (pron.) وہ ؛ وہ سب -

Yon : (adv.) یہاں اور وہاں ؛ اس طرح یا اس طرح -

Yonder : (a) [OE.] سامنے کا؛ آگے کا -

Yonder : (adv.) سامنے؛ آگے؛ وہاں پر -

Yonder : (pron.) (قدیم، شعر یا قصباتی زبان) وہ (شخص یا چیز)؛ وہ (جس کی طرف میں اشارہ کررہا ہوں یا دیکھ رہا ہوں) -

Yondmost : (a) سب سے دور کا؛ بالکل آخر؛ سب سے آخر -

Yoni : (n) [Skr.] عورت کی شرمگاہ کی شکل یا نقش (جس کو ہندو مقدس سمجھتے ہیں، اور اس کو پوجتے ہیں؛ اس لئے کہ ان کے دھرم کے مطابق یہ تولیدِ نسل کا ذریعہ ھے) -

Yoo-hoo : (int) (۱) یوھو (توجہ مبذول کرنے کے لئے "یوھو" کی آواز لگاتے ہیں - (۲) لوگوں کو متوجہ کرنے کے لئے "یوھو" کا لفظ پکارکے طور پر استعمال کرتے ہیں -

Yoop : (int.) لرزہ اور سسکیاں بھرنے کی حالت میں اس لفظ کی آواز کا اظہار ھوتا ھے -

Yore : (adv.) [OE.] ایک مدت گزری ؛ پہلے؛ قبل -

Yore : (n) سلف؛ قدیم الایام؛ زمانۂ پیش -

Of yore : (۱) اگلےوقتوں کا - (۲) پرانے زمانےمیں -

York : (n) انگلستان کے ایک شہر کا نام -

House of york : انگلستان کا ایک شاہی حکمراں خاندان، ایڈورڈ چہارم سے رچرڈ سوم تک -

York : (v) (۱) (کرکٹ) یورکر پھینکنا ۔ (۲) گیند اس طرح پھینکنا کہ کھیلنے والے کے قریب وکٹ میں آکر لگے ۔

York-and-Lancaster : (n) انگلستان کے دو شاہی خاندان جو "War of Roses" میں ایک دوسرے کے حریف تھے ۔

York - and Lancaster rose : (n) ایک قسم کا پنچ رنگا گلاب ۔

York boat : (n) ایک بڑی کھینے والی کشتی ۔

York gum : (n) آسٹریلیائی یوکلپٹس میں سے کوئی ایک ۔

York pence : (n) ہنری ششم کی حکومت کے زمانے میں تانبے کا سکہ ۔

York pitch : (n) 50° لوھے کا ایک زاویہ ۔

York-pitched : (a) 50° لوھے کے زاویے کا یا اس سے متعلق ۔

York spot : (n) سیبوں کی ایک بیماری ۔

Yorker : (n) (۱) یارک یا یارک شائر کا باشندہ ۔ (۲) نیویارک کا سپاہی یا باشندہ ۔ (۳) (کرکٹ) یارکر گیند (جو اس طرح پھینکی جائے کہ کھیلنے والے کے بلے کے قریب گرے) ۔ (٤) ایک اعلیٰ قسم کا سوربازار جہاں تازہ سور کا گوشت مل سکے ۔

Yorker brethren : (n) امریکا کی ایک چھوٹی جماعت River Brethren کے اراکین؛ یہ جماعت Old Order Brethem بھی کہلاتی ھے ۔

Yorkish : (a) (۱) خاندان یارک کا ۔ (۲) حامی یارک ۔ (۳) ان لوگوں میں سے کوئی شخص جو "War of the Roses" میں سفید گلاب والے فریق یعنی خاندان یارک کے حامی تھے ۔

Yorkist : (a) دیکھو Yorkish

Yorkpaning : (n) یارک شائر پتھر کا فرش ۔

Yorkshire : (n) انگلستان کا ایک ضلع؛ یارک شائر ۔

Come yorkshire over (or on)/Put yorkshire on : دھوکا دینا؛ ٹھگنا ۔

Yorkshire flannel : (n) بغیر رنگی ھوئی فلالین ۔

Yorkshire grit : (n) ایک قسم کا پتھر جس سے مرمر چکنا کیا جاتا ھے ۔

Yorkshire man : (n) یارک شائر کا آدمی ۔

Yorkshire pudding : (n) یارک شائر پڈنگ؛ دودھ اور آٹے کی پڈنگ جو خصوصاً گائے کے گوشت کے ساتھ کھائی جاتی ھے ۔

Yorkshire stone : (n) ایک قسم کا پتھر جو تعمیر میں استعمال کیا جاتا ھے ۔

Yorkshire terrier : (n) ایک چھوٹا جھبرے بالوں والا کتا جو بالکل کھلونا سا ھوتا ھے ۔

Yorkshire tyke : (n) دیکھو Yorkshire man

Yoruba : (n) (۱) گینیا کی ایک حبشی قوم ۔ (۲) اس قوم کا ایک فرد ۔ (۳) یوروبا قوم کی Kwa زبان ۔

Yoruban : (a) یوروبا کا یا اس سے متعلق ۔

Yoshino paper : (n) [from Yoshino, Japan.] جاپانی حریری کاغذ (جو تصویر وغیرہ پر حفاظت کے لئے لگا دیتے ہیں) ۔

You : (pron) [OE.] (۱) تم؛ تم لوگ ۔ (۲) (قدیم) اپنے آپ کو؛ اپنے تئیں ۔

Are you there : کیا تم (موجود) ھو (ٹیلیفون پر خطاب کرتے وقت کہتے ہیں) ۔

Get you gone : (قدیم) بھاگ جاؤ؛ چلے جاؤ ۔

What are you to do with a child like this : ایسے بچے کو کیسے سنبھالوگے ۔

You and yours : (n) تم اور تمہارے اہل و عیال (یا تمہاری جائداد و املاک) ۔

You be damned : (a) (سخن تکیہ، حقارت اور نفرت آمیز) مردود؛ جہنمی؛ موذی ۔

You know what : تم معلوم کرلو؛ تم جان لو؛ تم سمجھ لو ۔

You never can tell : یہ کہنا یا سمجھنا دشوار ھے ۔

You there : ارے میاں سنتے ھو ۔

Young : (a) [OE. 'geong'.] نوعمر؛ کمسن؛ نوخیز؛ نیا ۔

A young family : خاندان جس میں چھوٹے بچے ھوں ۔

A young man in a hurry : (اصطلاحاً) نوعمر اور پرجوش؛ مصلح (ایسا شخص جو ضرورت سے زیادہ عجلت کے ساتھ قومی اصلاح کا کام کرنا چاہتا ہو) ۔

Is young in crime : جرم میں ناآزمودہ کار ہے ۔

In my young days : میری جوانی میں؛ ابتدائے عمر میں ۔

My young man : میرا عاشق؛ میرا منگیتر ۔

My young woman : میری معشوقہ؛ میری منگیتر ۔

Old head on young shoulders : دیکھو Old (ذیلی) ۔

The century is yet young : ابھی نئی صدی کا آغاز ہی ہے ۔

The night is yet young : ابھی رات کا پہلا پہر ہے ۔

The younger : چھوٹا (بلحاظ عمر) (اپنے ہم نام کے مقابلے میں) ۔

The young person : معصوم بچے(لڑکے یا لڑکیاں)؛ نا کردہ کار نوجوان (لڑکے یا لڑکیاں) ۔

Young : (n) بچہ (خصوصاً جانور کا جو پیٹ میں ہو یا حال ہی میں پیدا ہوا ہو) ۔

With young : گابھن ۔

Young ambition : (n) جوانی کے حوصلے؛ وہ حوصلےجو جوانی کی عمر کا اقتضا ہوتے ہیں ۔

Young and old : (n) دیکھو Old

Young berry : (n) بڑے بڑے گوندنی کے سے شیریں پھل جو امریکا میں ہوتے ہیں ۔

Young blood : (n) جوان خون ؛ دیکھو Blood ۔

Young England/-Ireland/-Italy : (n) سیاسی جماعتوں کے نام جو اپنے ملك یا قوم کی نئی نسلوں کی نمائندگی کرتی ہوں ۔

Young-eyed : (a) جوان جیسی چمکیلی یا روشن آنکھوں والا۔

Young for his years : (n) دیکھو Year

Young fustic : (n) ایك قسم کا رنگ ۔

Young-Helmholtz theory : (n) سہ لونی نظریہ؛ ینگ ہلم ہونے کا نظریہ ۔

Young hyson : (n) ایك قسم کی چائے ۔

Young Jones : (n) نوجوان جونس؛ جونس کا لڑکا ۔

Young lady : (n) اونچے معاشرے کی شائستہ جوان عورت (عموماً غیر شادی شدہ) ۔

Young love : (n) جوانی کی محبت؛ وہ محبت جو جوانی کی عمر کا اقتضا ہوتی ہے ۔

Young man : (n) (۱) جوان آدمی ۔ (۲) لڑکے کو بھی کھیل کے طورپر کہتے ہیں ۔ (۳) محبوب؛ منگیتر ۔

Young-old : (a) بوڑھاپے میں جوانی کی خاصیتیں رکھنے والا۔

Young one : (n) (۱) جوان آدمی ۔(۲) جوان جانور ۔

Young people : (n) نوجوان لڑکے، لڑکیاں خصوصاً وہ جو شادی کے قابل ہوں ۔

Young plants : (n) (نباتیات) نوخیز پودے ۔

Young pretender : (n) دیکھو Pretender

Young things : (n) ننھے بچے؛ ناتجربہ کارنوجوان ۔

Young turks : (n) نوجوان ترك (ترکی کی اس سیاسی جماعت کا نام جس نے ۱۹۰۸ ء میں سلطان کو مجبور کر کے آئینی حکومت از سر نو قائم کرائی تھی) ۔

Young un : (n) نوجوان لڑکا (اکثر ندائیہ) ۔

Young woman : (n) (۱) جوان عورت ۔(۲) خوش طبعی سے لڑکی کو بھی کہتے ہیں ۔ (۳) محبوبہ ۔ (٤) منگیتر ۔

Younger : (n) وہ شخص جو عمر میں کم ہو، بعد کی پیڑھی کا یا کی ۔

Younger growth : (n) نئی پود ۔

Younger son : (n) چھوٹا لڑکا؛ خصوصاً امراء کے خاندان کا چھوٹا لڑکا ۔

Youngest : (n) خاندان کا سب سے چھوٹا بچہ یا رکن ۔

Youngish : (a) قریب قریب نوجوان ۔

Youngling : (n) (۱) لڑکا؛ لڑکی؛ بچہ ۔ (۲) جانور کا بچہ ۔

Youngling : (a) دیکھو Young

Youngly : (adv.) جوانی کے طور پر؛ جوانی کے انداز میں ۔ (۲) ابتدائی عمر میں ۔

Youngness : (n) جوانی کی خاصیتیں ۔

Young's experiment : (n) (طبیعیات) تامس ینگ نے سنہ ۱۸۲۹ء میں یہ تجربہ کیا تھا کہ جب شعاع ایک شگاف سے نکلتی ھے اور پھر دو تنگ شگافوں سے گزر کر جو آپس میں بہت زیادہ قریب ھوں ایک پردے پر پڑتی ھے تو متوازی دھاریوں کے سلسلے پردے پر دکھائی دینے لگتے ہیں ۔

Young's modulus : (n) (طبیعیات) ینگ کا معیار ۔

Youngster : (n) نوعمر؛ لڑکا؛ بچہ؛ خصوصاً وہ لڑکا جو بہت چست و چالاک ھو ۔

Younker : (n) (۱) (قدیم یا بول چال) وہ بچہ یا لڑکا جو بہت چست و چالاک ھو ۔ (۲) دیکھو junker ۔

Your : (a) [OE. 'eower'.] (۱) تمہارا؛ تم لوگوں کا؛ آپ کا؛ آپ لوگوں کا ۔ (۲) (قدیم، بول چال، اب عموماً تحقیر کے موقع پر آتا ھے) یہ آپ کا (جو مشہور ھے، جسے آپ اچھی طرح جانتے ہیں) ۔

Nobody is so fallible as your expert in hand writing : آپ کا ماہر تحریر جس قدر خطا پذیر ھے اس قدر کوئی دوسرا نہیں ھے ۔

You are another : (گالی وغیرہ کے جواب میں) تم خود ایسے ھو؛ ایسا ھوتا رھےگا ۔

Your Excellency : (a) (بطور خطاب ، گورنر یا حاکم اعلیٰ) عزت مآب ؛ فضیلت مآب ۔

Your Honour : (a) (بطور خطاب، حاکم اعلیٰ یا افسر) حضور والا؛ عالی جناب ۔

Your Majesty : (a) (بطور خطاب، بادشاہ یا ملکہ) جلالت مآب؛ جلالت الملك ۔

Yourn : (a) [Late ME.] تمہارا؛ آپ کا؛ تمہارے ؛ آپ کے ۔

Yours : (poss. pron) تمہارا؛ آپ کا؛ تمہارے ؛ آپ کے ۔

Ever yours : ہمیشہ تمہارا (خطوط کے آخر میں دستخط کرنے سے پہلے) ۔

It is yours if you will accept it : اگر تم قبول کرو تو یہ (چیز) تمہاری ھے ۔

My father and yours : میرے والد اور تمہارے (والد) ۔

Please see to it yourself : اپنے آپ اسے دیکھیں؛ اپنے تئیں اس کو دیکھیں ۔

What's yours : تم کیا پینا چاہتے ھو ۔

Yours faithfully : (a) دیکھو Faithfully

Yours is the only way : تمہارا ہی طریقہ صرف ایک (اچھا) طریقہء کار ھے ۔

Yours is to hand : تمہارا خط ملا ۔

Yours obediently : (a) دیکھو Obediently

Yours truly : (a) تمہارا خیرطلب ( خطوط کے آخر میں دستخط کرنے سے پہلے) ۔ (۲) (مزاحاً) آپ کا خادم؛ بندہء درگاہ ۔

Yourself : (pron.) (۱) تم آپ؛ خود ۔ (۲) اپنے آپ کو؛ اپنے تئیں؛ اپنے آپ سے ۔

Be yourself : (امریکا بول چال) اپنے کو سنبھالو ؛ ذرا ھوش میں آؤ ۔

By yourself : (۱) اکیلے۔ (۲) تن تنہا؛ بلاامدادغیرے ۔

How's yourself : (عام) اور آپ کا مزاج کیسا ھے ۔

Yourselves : (pron) آپ خود؛ آپ اپنے تئیں ۔

Yourt : (n) [Russ.'yurta'.] ایک قسم کی لکڑی کی جھونپڑی ۔

Youth : (n) [OE. 'geoguth'.] (۱) عالم شباب؛ شباب؛ نوجوانی؛ عنفوان شباب ۔ (۲) نوجوان؛ نوجوان شخص ۔ (۳) نوجوان لڑکے یا لڑکیاں؛ نوجوانوں کی جماعت ۔ (٤) (عہد جوانی کی خصوصیات) قوت؛ جوش؛ ناتجربہ کاری ۔

The youth of the world : (دنیا کی تاریخ کا) ابتدائی زمانہ۔

Youth club : (n) نوجوانوں کا کلب؛ نوجوانوں کی انجمن ۔

Youth group : (n) نوجوانوں کی جماعت ۔

Youth hostel : (n) ہوسٹل یا قیام گاہ جہاں خصوصاً نوجوان مسافر رات کو ٹھہر سکتے ہیں ۔

Youth movement : (n) تحریک نوجوانان ۔

Youth-on-age : (n) پیکا بیک پودا؛ پودوں کی ایک جنس ۔

Youthful : (a) (۱) نوجوان؛ نوخیز؛ نوعمر ۔ (۲) نوجوانی کا؛ نوجوانوں کا سا ۔

Youthful offender : (n) (قانون) نوعمر مجرم ۔

Youthfully : (adv.) نوجوانوں کی طرح؛ جوانی کے اندازسے۔

Youthfulness : (n) نوعمری؛ نوخیزی۔

Youthhead : (n) [OE.] دیکھو Youth

Youthhood : (n) جوانی؛ نوجوانی ۔

Youthily : (adv) نوجوانی کے طور پر ۔

Youthiness : (n) نوجوانی؛ نوعمری۔

Youthly : (a) [OE.] دیکھوYouthful

Youthy : (a) (قدیم) نوجوانی جیسا؛ نوجوانی کا ۔

Youwards : (a) تم جیسے؛ تمہارے مانند ۔

Yowl : (v) [ME.] دیکھو Yawl

Yowl : (n) (۱) چلاہٹ ۔ (۲) کتے کی بھوں بھوں کی آواز ۔ (۳) بلی کی میاؤں میاؤں کی آواز ۔

Yperite : (n) (کیمیا) مسرکاڈ گیس؛ رائی گیس ۔

Ypight : (v) گاڑا گیا؛ جمایا گیا؛ بٹھایا گیا ۔

Ypocras : دیکھو Hippocras

Ypointing : (a) گھ کی بھرائی کا یا اس سے متعلق ۔

Yponomeuta : (n) [mod. L.] پتنگوں کی ایک جنس؛ ایک قسم کا پتنگا ۔

Yt : (a) ارتسامی متبادل بمعنی "وہ" ۔

Ytter : (n) (معدنیات) اثربائی (Yetterby) کا پہلا عنصر ۔

Ytterbia : (n) اِثربیم کا آکسائیڈ ۔

Ytterbic : (a) (کیمیا) اثربیم کا ۔

Ytterbite : (n) دیکھو Gadolinite

Ytterbium : (n) (کیمیا) اثربیم (عنصر، دھات) ۔

Ytterite : (n) دیکھوGadolinite

Yttria : (n) [mod. L.] (کیمیا) سفید مٹی کے رنگ کی ایک کمیاب دھات ۔

Yttrialite : (n) [Ytria+ lite] یوٹری لائٹ؛ تھوریم اور اثریم دھاتوں کا سلیکیٹ ۔

Yttric : (a) اثریم کا یا اس سے متعلق ۔

Yttriferous : (a) اثریم‌دار ۔

Yttrious : (a) اثریم کا ۔

Yttrite : (n) (معدنیات) دیکھو Gadolinite

Yttrium : (n) (کیمیا) اثریم؛ ایک سہ گرفتہ دھات ۔

Yttro-: اثریم کی ترکیبی صورت ۔

Yu : (n) (معدنیات) قیمتی یشم؛ یو ۔

Yu-stone : (n) (معدنیات) قیمتی یشم؛ یو پتھر ۔

Yuan : (n) [Chinese 'yuan'.] چینی حکومت کا ایک سکہ ۔

Yucca/Yuca : (n) [mod. L.] (۱) یکا؛ ایک قسم کا سفید پھول والا سوسن نما پودا جو امریکا میں پیدا ہوتا ہے ۔ (۲) اَت کَٹ؛ کُسابی ۔

Yucca borer : (n) (۱) امریکا کا ایک کیڑا یا پتنگا جو یوکا پودا کی جڑوں میں سوراخ کردیتا ہے ۔ (۲) کیلیفورنیا کا سونڈدار کیڑا جو غلہ، پھل، پتی وغیرہ پر بسر کرتا ہے ۔ (۳) گھن ۔

Yucca gloriosa : (n) سوسن تاباں ۔

Yucca moth : (n) ایک قسم کا رنگین پتنگا ۔

Yucca tree : (n) سوسن/للی کی ایک امریکی قسم ۔

Yuchi/Uchee : (n) (۱) مشرقی جنوبی امریکا کی ایک ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کا ایک آدمی ۔ (۳) یوشی قوم کی یوشن زبان ۔

Yuck : (n) (طب) کھجلی؛ خارش ۔

Yucker : (n) (حیوانیات) ہُدہُد زریں؛ یکر ۔

Yueh : (n) جنوبی چین کی قوموں میں سے کوئی ایک ۔

Yuffrouw : (n) جوان عورت؛ لڑکی ۔

Yuft : (n) [Russian.] چمڑا؛ پکا چمڑا؛ چرم ۔

Yug/Yuga : (n) [Hindi 'yug,' Skr. 'Yuga'.] جُگ؛ عصر؛ ہندوؤں کے علم کائنات کے مطابق دنیا کی زندگی کی مدت ۴،۳۲۰،۰۰۰ (تینتالیس لاکھ بیس ہزار) سال ھے جس کو چار زمانوں میں تقسیم کیا گیا ھے ۔

Yugoslav : (n) دیکھو Jugoslav

Yuke : (n) (طب) کھجلی؛ خارش ۔

Yuke : (v) کھجلی اٹھنا؛ خارش ھونا؛ کھجلانا ۔

Yuky : (a) خارش کا؛ کھجلی کا؛ جس میں کھجلی ھو؛ خارشتی ۔

Yulan : (n) [Chinese ] ایک قسم کا چینی پودا جس میں سفید رنگ کے بڑے اور نہایت خوشبودار پھول ھوتے ہیں ؛ چینی چمپا؛ یولن ۔

Yule : (n) [OE. geol] (۱) بڑے دن کا تہوار؛ بڑا دن؛ میلاد؛ عید میلاد مسیح؛ یول ۔ (۲) بڑے دن کے موقع پر زوردار آواز میں خوشی کا اظہار کرنا ۔

Yule day : (n) بڑا دن ۔

Yule even : (n) بڑے دن سےپہلے کی شام؛ شام عیدنصاریٰ ۔

Yule log : (n) لکڑی کا کندہ جو بڑے دن کی شام کو جلایا جاتا ھے ۔

Yule song : (n) عیسائیوں کے بڑے دن یا عید کا گیت ۔

Yule tide : (n) بڑے دن کا تہوار؛ بڑا دن ۔

Yuloh : (n) [Chinese 'iu-lo'.] ایک قسم کا چپو جس سے چینی کشتیاں کھیتے ہیں ۔

Yum-yum : (interj) غذا کی مرغوبیت اور لذت کا اظہار کرنے کا حرف فجائیہ ۔

Yuma : (n) (۱)میکسیکواورکیلیفورنیا کی ایک ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کا کوئی فرد ۔ (۳) یوما قوم کی یومن زبان ۔

Yuma point : (n) ایک قسم کا پتلا نوکدار پتھر۔

Yummy : (a) نہایت لطیف یا فرحت بخش ۔

Yun : (n) میکانگ کے ساحل پر رہنے والا ایک لوشین جس کے جسم پر گودنے کے نشانات یا نقوش ھوتے ہیں ۔

Yunca : (n) [ Amer. Sp.] (۱) یونکا؛ پیرو کے ساحل پر رہنے والے ہندوستانیوں کی ایک جماعت ۔ (۲) اس جماعت کا کوئی فرد ۔ (۳) یونکا لوگوں کی زبان ۔

Yunga : (n) [Amer. Sp.] یونگا؛ جنوبی امریکا کی گھنے جنگلوں سے بھری ھوئی ایک وادی ۔

Yungas : (n) ایک قسم کا چوبا ۔

Yunx : (n) (حیوانیات ) لوّا ۔

Yurt/Yurta : (n)[Russ.'yurta'.] چمڑوں کا بناھواایک گنبدنما گول خیمہ ۔

Yuruk/Juruk : (n)[Turk. 'yuruk'.] یورک؛ جُورک؛ اناتولیا کے پہاڑی علاقوں کے بھیڑیاں چرانے والے خانہ بدوشوں میں سے کوئی ایک ۔

Yuruna : (n) [Tupi .] (۱) یورونا؛ برازیل کے توپین لوگوں کی ایک جماعت ۔ (۲) اس جماعت کے لوگوں میں سے کوئی ایک ۔(۳) یورونا لوگوں کی زبان ۔

Ywrought : (ppl.a.)[OE.] تخلیق کیا ھوا؛بنایا ھوا؛ سجایا ھوا ۔

# Z

Z : (۱) انگریزی حروف تہجی کا چھبیسواں اور آخری حرف ۔ (۲) (جبرومقابلہ) تیسری مقدار مجہول ۔ (۳) بھنبھناہٹ کی آواز ۔

Z-axis : (n) خط مرتبہ ۔

Z chromosome : (n) یالون جسم؛ زیڈلونیہ ۔

Z coordinate : (n) زیڈ مَحدِّد ۔

Z-disc : (n) (حیوانیات) یا قرص؛ زیڈ قرص ۔

Zabaglione/Zabaione/Zabajone : (n)[It. Zabaglione'.] ایک طرح کی غذا یا شربت جو انڈے، چینی اورشراب یا پھل کو ملا کر تیار کرتے ہیں ۔ (۲) اٹلی کی ایک قسم کی مٹھائی جو انڈے کی زردی، چینی اور شراب کو پھینٹ کر تیار کی جاتی ہے ۔

Zabian : (a) (دینیات) صابی ۔

Zabra : (n) [Sp.] ایک چھوٹا جہاز؛ ایک چھوٹی بری کشتی ۔

Zacate : (n) [Amer. Sp.] گھاس نما پودوں کا چارہ؛ بوٹیوں یا پودوں کا چارہ؛ چارے کی گھاس ۔

Zacateco : (n) (۱) میکسیکو کی زاکاٹیکس اور ڈورانگو ریاستوں کی ایک قوم ۔ (۲) زاکاٹیکو قوم کا کوئی فرد ۔

Zacaton : (n) امریکا کی ایک قسم کی گھاس ۔

Zacharias : (n) (انجیل) ذکریا ۔

Zaddik/Tzaddik : (n) [Heb'saddiq'.] (۱) سچا،ایماندار اوربزرگ آدمی ۔ (۲) ہاسی ڈک فرقے کا روحانی رہبر ۔

Zadkiel : (n) زیڈ کیل جنتری؛ نجوم کی مقبول جنتری جو (R.J. Morrison) نے زیڈکیل کے فرضی نام سے نکالی تھی ۔

Zadokite : (n) (۱) زیڈوکائٹ پادری ۔ (۲) زیڈوکائٹ فرقے کا رکن ۔

Zadokite : (a) (۱) زیڈوک کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) بزرگ ترین پادریوں کے سلسلے کا یا اس سلسلے سے متعلق ۔

Zaffre/Zaffer : (n) [It. 'Zaffera'.] زافر؛ رنگ مینا؛ کو بالٹ کا غیر خالص آکسائیڈ جس سے ایک نیلا رنگ بنایا جاتا ہے جو مٹی اور شیشے کے برتنوں اور ظروف کو رنگنے میں کام آتا ہے ۔

Zag : (n) (۱) ٹیڑھی میڑھی لکیر ۔ (۲) ٹیڑھا میڑھا راستہ ۔ (۳) ٹیڑھی میڑھی سمت ۔ (٤) ٹیڑی میڑھی چال ۔

Zag : (v) ٹیڑھے میڑھے راستے کے ایک حصے کو طے کرنا ۔

Zagaie/-aye : (n) دیکھو Assagai

Zaglossus : (n) [mod. L.] لمبی کانٹے دار زبان والے جانور یا پرند جو چیونٹیاں کھاتے ہیں ۔

Zaguan : (n) [Sp.] مکان میں داخل ہونے کے دروازے سے اندر کے صحن یا انگنائی میں جانے کا راستہ جو میکسیکو اور امریکا کے مکانوں میں عموماً ہوتا ہے ۔

Zaibatsu : (n) [Jap.] (۱) جاپان کے مالیاتی اور صنعتی اداروں کی ایک گتھی ہوئی جماعت جو تجارت کی اجارہ دار ہوتی ہے ۔ (۲) اس جماعت کے ممبران ۔

Zaidi/Zaidite : (n) [After Zaid, 8th century Muslim leader.] زیدی؛ مسلمانوں کے اس فرقے سے تعلق رکھنے والا شخص جو اپنا واسطہ حضرت زید (صحابی) سے بتاتا ہے ۔

Zalambdodont : (n) [mod. L.] فانہ دندان؛ ایک قسم کا دودھ پلانے والا جانور ۔

Zalophus : (n) [mod. L.] (حیوانیات) چھوٹے کانوں والی سیل یا سگ ماہی کی ایک جنس؛ جنس فلک؛ فلک گوش دار ۔

**Zamandoque/Zamando :** (n) [Mex Sp. 'Samandoque'.] ایک قسم کا پودا جو میکسیکو میں ہوتا ہے۔

**Zamang/Zaman :** (n) [Sp. 'Saman'.] ایک بڑا امریکی درخت جس کی شاخیں بہت پھیلتی ہیں۔

**Zamarra :** (n) [Sp.] بھیڑ کی کھال کا بنا ہوا کوٹ یا صدری جو خصوصاً ہسپانیہ کے گڈریے پہنتے ہیں۔

**Zambo :** (n) [Amer. Sp.] (۱) ایک قسم کا امریکی بندر۔ (۲)دیکھو Sambo ۔

**Zambra :** (n) ہسپانیہ کا ایک رقص۔

**Zame/Zemi :** (n) (۱) آسام برما کے سرحدی علاقے کی ناگا قوم ۔(۲) زیمی قوم کا فرد۔

**Zamenis :** (n) [mod. L.] ایک قسم کا بڑا سانپ جو یورپ میں ہوتا ہے۔

**Zamia :** (n) [med. L.] (نباتیات) زامیا جنس کا ایک پودا؛ تحلک؛ زامیا۔

**Zamorin :** (n) [Pg. 'Samorin'.] زیمورن؛ کالی کٹ کے ہندو راجاؤں کا لقب۔

**Zamouse/Gamous :** (n) [Arab. 'Jamus'.] جاموس؛ جاموسہ؛ بھینس، بھینسا۔

**Zampogna/Zampona/Sampogna :** (n) [It. 'Zampogna'.] (۱) (موسیقی) منہ سے بجانے کا آرگن باجا۔ (۲) بین کی قسم کا ایک باجا جو اسکاچستان میں استعمال ہوتا ہے۔

**Zamuco/Zamucu :** (n) (۱) شمالی زاموکو لوگوں کی ایک جماعت ۔ (۲) اس جماعت کا کوئی ایک فرد ۔ (۳) زاموکو لوگوں کی زبان۔

**Zamzummim/Zamzummims :** (n) [Heb. Zamaum-mims] سر زمین ایمن کے قدیم دیو پیکر باشندے جن کا ذکر توریت میں آیا ہے۔

**Zanclidae :** (n) [mod. L.] سمندری مچھلیوں کی ایک جنس۔

**Zande/Zandeh :** (n) (۱) زند؛ کونگو؛ سوڈان کی ایک افریقی قوم ۔ (۲) اس قوم کا ایک آدمی ۔ (۳) زند قوم کی شرقی، اداماوا زبان۔

**Zander :** (n) [G. 'Zander'.] ایک قسم کی نوکدار نیزہ نما لکڑی یا ڈنڈا۔

**Zanja :** (n) [Amer. Sp.] (۱) آب پاشی کی نہر ۔(۲) گڑھا جس کے پانی سے سینچائی کا کام لیا جاتا ہے۔

**Zanjero :** (n) [Amer. Sp.] آب پاشی کی نہر سے سینچائی کے لئے پانی کے تقسیم کرنے کا انچارج۔

**Zanni :** (n) [It.] بہروپیا؛ مسخرہ جو کھیل تماشے دکھاکر ہنساتا ہے۔

**Zannichellia :** (n) [mod. L.] (نباتیات) چھوٹے آبی پودوں کی ایک جنس؛ ایک قسم کے چھوٹے پودے جو پانی میں ہوتے ہیں۔

**Zanonia :** (n) [mod. L.] انڈوملایا کی ایک قسم کی بوٹی جو بیل کی شکل میں ہوتی ہے۔

**Zante currant :** (n) بغیر بیج کا انگور، منقیٰ یا کشمش۔

**Zanthophyll :** (n) زنتھوفل؛ دیکھو Xanthophyll ۔

**Zanthorhiza :** (n) [mod. L.] امریکا کے جھاڑی دار پودوں کی ایک جنس۔

**Zanthoxylum :** (n) [mod. L.] (۱) روثاشی خاندان کے درختوں یا پودوں کی ایک جنس ۔ (۲) دیکھو Xanthoxy-lum 989 ۔

**Zanthoxylum Alatum :** (n) (نباتیات) تیج بل؛ تمرو۔

**Zany :** (n) [It. 'Zanni'.] (۱)(تاریخ) چاند بثانی؛ تماشےکا چھوٹا مسخرہ جوبڑے مسخرے کی بھدی نقل کرتا ہے۔ (۲) بیوقوف ؛ مسخرہ ؛ بلا ۔ (۳) بھانڈ جو مسخراپن میں پاگل اور بیوقوف بنتا ہے۔

**Zany :** (v) (۱) بھدی نقل کرنا ۔(۲) نقل اتارنا ۔(۳) نقالی کرنا۔

**Zanyism :** (n) نقالی۔

**Zanza/Sansa :** (n) [Arab. 'Sanj'.] (موسیقی) افریقیوں کا ایک قسم کا آلہء موسیقی۔

**Zanzibar :** (n) زنگبار؛ زنجیبار۔

**Zanzibari :** (n) (۱) زنجیبار کا باشندہ ۔(۲) عربی زبان جو زنجیبار میں بولی جاتی ہے۔

**Zanzibari :** (a) زنجیباری؛ زنگی۔

Zap : (v) [Org. U.S.] مارنا؛ حملہ کرنا؛ گھونسا لگانا؛ مار ڈالنا۔

Zap flap : (n) [from Edward F. Zap. aeronautical engineer.] ایک خاص قسم کا چوڑا اور چپٹا لٹکتا ہوا ٹکڑا جو ایک طرف سے اٹکا ہوا ہو اور دوسری طرف کھلتا ہو۔

Zapateado : (n) [Sp.] (۱) ہسپانیوں کا ایک قسم کا رقص۔ (۲) لاطینی امریکیوں کا ایک ناچ۔

Zapatero : (n) [Sp.] (۱) چمڑے کا جیکٹ یا صدری۔(۲) امریکا کا ایک درخت۔(۳) اس درخت کی لکڑی۔

Zapodidae : (n) [mod. L. fr. zapod-, zapus] (۱) امریکا کا کودنے والا چوہا۔(۲) کور موشاں۔

Zapon fast dye : (n) [Zapon.] محلل رنگ ؛ رنگ جو حل ہو جاتا ہو ؛ رنگ جو گھل جاتا ہو۔

Zaporozhe : (a) [Zaporozhe, Ukraine] (۱) روس کے شہر زاپوروزہی سے یا اس شہر کا ۔(۲) زاپوروزہی شہر کے طرز کا یا طریقے کا۔

Zapotec : (n) [Sp. 'Zapoteca'.] (۱) میکسیکو کی ریاست اوکزاکا کے انڈین لوگ ۔(۲) ان لوگوں میں سے کوئی ایک ۔(۳) زاپوٹک لوگوں کی زبان۔

Zaptieh : (n) ضبطیہ؛ ترکی پولس کا سپاہی۔

Zarathustra : (n) [AU. 'Zarathushha'.] زردشت؛ زرتشت۔

Zarathustrian : (a) زرتشت کا یا مذہب زرتشت کا؛ زرتشتی؛ زردشتی۔

Zaratite : (n) [Sp. 'Zaratita'.] (معدنیات)زمرد نکل؛ زراتائیٹ۔

Zariba/-eba : (n) [Arab. 'Zariba'.] زریبہ؛ سوڈان میں پڑاؤ یا گاؤں کی حفاظت کےلئے جھاڑیوں یا نوکدار لکڑیوں کا احاطہ۔

Zariba : (v) زریبہ سے گھیرنا؛ زریبہ بنا کر گھیرے میں لینا۔(۲) زریبہ بنانا۔

Zarnich : (n) (کیمیا) زرنیخ؛ ہڑتال۔

Zarzuela : (n) [Sp.] ہسپانیہ کا ایک اوپیرا یا ناٹک جس میں تمسخر آمیز موضوع پر مکالمہ ہوتا ہے۔

Zauberflote : (n) [tpie Zauberflote] ایک قسم کی بانسری؛ زوبرفلوٹ۔

Zaurae : (n) (فلکیات) زورَق (ستارہ)۔

Zavigava : (n) (فلکیات) راویۃ السعوا (ستارہ)۔

Zawn : (n) (کان کنی) مَغَارَہ۔

Zax : (n) (۱) چھت کے لئے پتھر کاٹنے والا اوزار؛ زیکس۔ (۲)دیکھو Sax۔

Zayat : (n) [Burmese.] (۱) بڑا کمرہ یا ہال جس میں عوام کی میٹنگیں ہوا کرتی ہیں ۔(۲) پناہ لینے کا بڑا کمرہ۔

Zayin : (n) عبرانی ابجد کا ساتواں حرف۔

Zdarsky tent : (n) [after Mathias Zdarsky Skiing Expert.] کپڑے کی بنی ہوئی ایک مخصوص قسم کی چادر جو خیمہ کے بدلے میں استعمال کی جاتی ہے۔

Zdravets oil : (n) ایک قسم کا تیل جو بلغاریہ اور سائپرس میں جیرینیم لکڑی سے نکالا جاتا ہے۔

Zea : (n) [Gr. 'Zea'.] جنس مکئی۔

Zea Mays : (n) مکئی؛ مکی۔

Zeal : (n) [L. 'Zelus'.] (نفسیات) شوق اور جوش؛ انہماک؛ سرگرمی۔

Zealander : (n) ڈنمارک کے زیلینڈ کا باشندہ۔

Zealful : (a) پُرشوق؛ جوشیلا؛ سرگرم۔

Zealless : (a) پژمردہ؛ سست؛ کاہل؛ مردہ دل؛ بے جوش وخروش۔

Zealot : (n) (۱) (کسی عقیدے کا) کٹر پیرو یا حامی ؛ متشدد؛ مجنونانہ جوش رکھنے والا ۔ (۲) یہودیوں کے اس فرقے کا رکن جس نے سنہ ٦ء سے سنہ ٧٠ء تک رومیوں کا مقابلہ کیا تھا۔

Zealotry : (n) مجنونانہ جوش؛ تشدد (کسی عقیدے میں)۔

Zealous : (a) سرگرم؛ پرجوش۔

Zealously : (adv.) سرگرمی سے؛ شوق اور جوش کے ساتھ۔

Zealousness : (n) (قدیم) جوشیلاپن؛ سرگرمی؛ انہماک ۔

Zeaxanthin : (n) [mod. L. 'Zea +Xanthin'.] زرد رنگ کی شراب ۔

Zebec : (n) دیکھو Xebec

Zebra : (n) [It. for. Sp Cebra] (۱) زیبرا؛ گورخر۔ (۲) مخطّط ۔ (۳) زیڈکراسنگ (Z-Crossing) کا مخفف ۔

Zebra antelope : (n) ہرن کی ایک جنس ۔

Zebra back/-bird : (n) ہُدہُد کی ایک جنس ۔

Zebra butterfly : (n) ایک قسم کی تتلی جس پر سیاہ اور زرد دھاریاں ہوتی ہیں ۔

Zebra caterpillar : (n) (۱) (حیوانیات) امریکا کے ایک قسم کے پتنگے کا سرفہ؛ بھوا؛ تتلی کا پہل روپ یا جھانجھا ۔ (۲) (نباتیات) فصفصہ ؛ یونجہ ۔ (۳) (طب) کیٹرپلر ۔

Zebra civet cat : (n) (۱) ایک قسم کا مشک بلاؤ ؛ مشک بلاؤ سے نکالا ہوا مشک؛ زباد ۔

Zebra crossing : (n) سڑک کا چوراہا جس پر سیاہ اور سفید رنگ کی متوازی دھاریاں بنی ہوئی ہوتی ہیں ۔

Zebra danio : (n) ایک قسم کی بہت چھوٹی مچھلی جو ہندوستان میں پائی جاتی ہے ۔

Zebra-finch : (n) (۱) (حیوانیات) دھاری والا بیا؛ زیبرا بیا ۔ (۲) آسٹریلیا کا ایک قسم کا ہدہد ۔

Zebra fish : (n) ایک قسم کی آسٹریلیائی مچھلی ۔

Zebra grass : (n) ایک قسم کی گھاس جس پر زرد یا سفید رنگ کی دھاریاں ہوتی ہیں ۔

Zebra opossum : (n) دیکھو Thylacine

Zebra parrakeet : (n) (۱) دیکھو Buogerigar ۔ (۲) آسٹریلیا کا ایک چھوٹا توتا جس پر سیاہ اور زرد رنگ کے نشانات ہوتے ہیں ۔

Zebra plant : ( n) برازیل کی ایک قسم کی بوٹی جس کی پتیوں پر سبز اور زردی مائل سفید دھاریاں ہوتی ہیں ۔

Zebra poison : (n) جنوبی افریقہ کا ایک درخت جس میں دودھ جیسا سفید اور زہریلا رس ہوتا ہے ۔

Zebra swallowtail : (n) امریکا کی ایک بہت بڑی دوشاخہ دُم کی تتلی جو سیاہ پٹی دارسبزی مائل سفید یا زردی مائل سفید پر کی ہوتی ہے ۔

Zebra wolf : (n) ایک قسم کاتھیلی داردودھ پلانےوالا جانور ۔

Zebra wood : (n) خوبصورت دھاری دار لکڑی جو فرنیچر بنانے کے کام آتی ہے ۔

Zebraic : (a) زیبرا کے مانند؛ زیبرا جیسا ۔

Zebrano/Zebrana : (n) دیکھو Zebrawood

Zebrass : (n) [Zebra+ass] (۱) گورخر؛ زیبرا خر ۔ (۲) گدھا اور زیبرا کا مخلوط النسل بچّا ۔

Zebrina : (n) [G. 'Zebra'.] ایک قسم کی بوٹی ۔

Zebrine : (a) گورخر کا؛ گورخر کا سا ۔

Zebrula/Zebrule : (n) (حیوانیات) زیبرسپ؛ مخطط اسپ؛ زیبرول ۔

Zebu : (n) [Fr. 'Zebu'.] ہندوستان، جاپان اور چین کا کوہان دار بَیل؛ ناندیا بیل؛ سانڈ؛ زیبو ۔

Zebub : (n) [Arab 'dhubab'.] ذباب؛ ذبابہ؛ سِی سِی مکھی ۔

Zebulunite : (n) [Zeblun, tenth son of Jacob] زیبولن کے عبرانی قبیلے کا ایک فرد ۔

Zecchin/Zechin : (n) دیکھو Sequin

Zechstein : (n) [G.] (ارضیات) ایک قسم کے چونے کا پتھر ۔

Zed : (n) (۱) حرف زیڈ؛ "Z" ۔ (۲) دھات کی بنی ہوئی Z شکل کی پٹی ۔

Zedoary : (n) [mod. L. 'Zedoaria'.] جدوار؛ نربسی؛ ایک قسم کی خوشبودار ادرک کی سی چیز جو مشرقی ہندوستان کے ایک پودے کی جڑوں سے نکالی جاتی ہے اور دواؤں، عطریات اور رنگوں کے بنانے میں استعمال ہوتی ہے ۔

Yellow Zedoary : دیکھو Cassumunar

Zedoary of China : (n) جدوار ختائی ۔

Zee : (n) حرف زیڈ"Z" کا ایک امریکی نام ۔

Zeelander : (n) ندرلینڈ کے زیلینڈ کا باشندہ ۔

Zeeman effect : (n) [after Peter Zeeman, Dutch phycicist'.] (طبیعیات) زیمان اثر ۔

Zeidae : (n) [med. L.] سمندر کی مچھلیوں کا ایک خاندان جس میں جان ڈاریز (John Dorys) مچھلیاں شامل ہیں ۔

Zeigarnik effect : (n) [after Bluma Zeigarnik Phychologist] کسی مکمل کام کو یاد رکھنے کی بجائے ایک نامکمل کام کو یاد رکھنے کا نفسیاتی میلان ۔

Zeilanite : (n) دیکھو Ceylonite

Zein : (n) [mod. L.] (کیمیا) پروٹین جو مکئی میں پایا جاتا ھے ۔

Zeitgeist : (n) [G.] روح عصری؛ وہ ذہنیت جو کسی مخصوص عہد یا زمانہ کے مخصوص خیالات اور احساسات کی مظہر ہو؛ اقتضائے عہد ۔

Zel : (n) [Turk. 'Zil'.] ایک قسم کی جانجھ یا مجیرا ۔

Zelanian : (a) (جغرافیہ) نیوزیلینڈی؛ نیوزیستانی؛ نیوزیستان کا ۔

Zelator : (n) (۱) پرجوش حامی یا مددگار ۔(۲) دیکھو Zealot ۔ (۳) کسی مذہبی فرقے کی سسٹر یا راہبہ ۔

Zelatrice/-tris : (n) راہبہ؛ سسٹر یا نن ۔

Zelatrix : (n) راہبہ ؛ سسٹر یا نَن ۔

Zelkova : (n) [mod. L.] الماسی (Ulmaceae) خاندان کی جھاڑیاں یا درخت ۔

Zeloso : (adv.) [It.] (موسیقی کی ہدایت) جوش کے ساتھ؛ زورشور سے ۔

Zelotic/Zealotic : (a) حامی یا مددگار کا یا اس جیسا ۔

Zelotism/Zealatism : (n) حمایت؛ مدد ۔

Zelotypic : (n) (حیوانیات) اجاتی؛ غیرجنس ۔

Zelotypy : (n) (حیوانیات) غیرجنسیت؛ اجات ۔

Zeme/Zemi : (n) [Sp. 'Zemi'.] (۱) ایک فوق فطرت طاقت کی روح یا مورت جس کو جزائر غرب الہند کے قدیم باشندے پوجتے ہیں ۔ (۲) ایک ایسی شے جس کے متعلق یہ عقیدہ ھے کہ وہ کسی روح کے رہنے کی جگہ ھے اور اس میں جادو جیسی طاقت ھے ۔

Zemeism : (n) زیمیز سے متعلق تینو عقائد اور دستوروں کی جماعت ۔

Zemeistic : (a) زیمیز سے متعلق ۔

Zemindar : (n) [Urdu] (۱) (تاریخ) عہد مغلیہ میں ضلع کا ناظم اور لگان دینے والا کاشتکار ۔(۲) زمیندار؛ زمین کا مالک جو حکومت کو مالگزاری ادا کرتا ھے ۔

Zemindarship : (n) زمینداری ۔

Zemindary : (n) [Urdu] دستور یا طریقہ جس کے تحت زمیندار زمین کے مالک ھوتے تھے اور لگان وصول کرتے تھے ۔

Zemiroth/Zemirot : (n) [Heb. 'Zeumiroth'.] مذہبی نغمے جو عبرانی زبان میں کھانےکے وقت کھانے کی میز کے چاروں طرف گائے جاتے ہیں ۔

Zemmi/Zemni : (n)[Russ dial 'zemny'.] چھچھوندر؛کورموش؛ اندھے چوھے ۔

Zemstvo : (n) [Russ.] زیمسٹوو؛ لوکل بورڈ؛روس میں دیہات کا انتظام کرنےوالی منتخب جماعتیں ۔

Zen : (n) [Jap.] (۱) زن بودھزم (Zen buddhism) ۔ (۲) ماہایانا بودھزم(Mahayana buddhism) کا جاپانی اسکول جو خود شناسی، صداقت اور گیان دھیان کے ذریعے نور الٰہی کو حاصل کرنے کی تعلیم دیتا ھے۔(۳) زن بودھزم کو ماننےوالا شخص ۔

Zenaga : (n) (۱) زیناگا؛ مراقش کے بربر لوگوں کی مور (Moor) قوم ۔(۲) زیناگا لوگوں کی بربر زبان ۔

Zenaida : (n) [mod. L.] زینیڈا؛ ایک قسم کا کبوتر جو امریکا میں ھوتا ھے ۔

Zenaida dove : (n) زینیڈا جنس کی کوئی چڑیا ۔

Zenaidura : (n) [mod. L.] زینیڈیورا؛ کبوتروں کی ایک جنس جس میں امریکا کی فاختہ بھی شامل ھے ۔

**Zenana : (n) [Urdu]** زنانہ؛ مکان کا وہ حصہ جہاں شریف ہندوستانیوں کی عورتیں رہتی ہیں ؛ حرم؛ زنانخانہ۔

**Zenana : (a)** زنانوں کا یا اس سے متعلق؛ حرم یا زنانخانہ کی عورتوں سے متعلق ۔

**Zenana (cloth) : (n)** عورتوں کے لباس کے لئے ایک ہلکا باریک کپڑا۔

**Zenana mission : (n)** وہ عیسائی مشن جس کے کچھ ارکان زنانہ مکانات میں جا کر عورتوں میں طبی اوردوسری معاشرتی اصلاحات کے لئے کوشش کرتے ہیں۔

**Zend : (n)** زند؛ ایران کی ایک قدیم زبان (جس کا نام زرتشتیوں کی مقدس کتاب زنداوستا کے نام پر رکھا گیا ھے)؛ پارسی؛ قدیم باختری۔

**Zend-Avesta : (n)** زرتشتیوں کی مقدس کتاب۔

**Zendic : (a) [Arab. Zindik.]** (۱) آسمانی مذہب کا نہ ماننے والا ۔(۲) رافضیانہ عامل؛ بدعتی عامل۔

**Zendicism : (n)** زندی (زنداوستا کا ماننے والا) کا عقیدہ ۔

**Zendish : (a)** زندی کا یا اس سے متعلق ۔

**Zendist : (n)** زنداوستا کی زبان کوسمجھنےوالاماہرشخص۔

**Zener cards : (n) [after Karl E. Zener, Psychologist.]** مختلف قسم کے پچیس کارڈوں کا مجموعہ؛ یہ کارڈز نفسیاتی تعلیم کے سلسلے میں استعمال کئے جاتے ہیں۔

**Zengakuren : (n)** جاپان کے بائیں بازو کے انتہا پسند طلباء کی قومی سیاست میں تشددانہ طریقے پر مداخلت کی تحریک۔

**Zenick : (n)** سوکٹ؛ نیولے کی قسم کا جانور جو جنوبی افریقہ میں پیدا ھوتا ھے ۔

**Zenith : (n) [ME. 'Cenit, Senyth'.]** (۱) سمت الراس؛ آسمان کاوہ نقطہ جو دیکھنے والے کے ٹھیک سرپر ھو ۔ (۲) سب سے بلند درجہ یا نقطۂ عروج؛ اوجِ کمال۔

**Apparent Zenith :** (فلکیات) مرئی راس ۔

**Astronomical Zenith :** (فلکیات) فلکی راس ۔

**Geocentric Zenith :** (فلکیات) ارض مرکزی راس ۔

**Zenith distance : (n)** (فلکیات) بُعد راسی؛ نت؛ بُعد سمتی؛ کسی جرم فلکی کا اس کے سمت الراس سے زاویائی فصل۔

**Zenith sector : (n)** (فلکیات) قطاع سمتی ۔

**Zenith sweep : (n)** (فلکیات) آسمان کےمشاہدے کا ایک متواتر سلسلہ جو سمت الراس سےگزرکر کیاجاتاھے ۔

**Zenith telescope : (n)** (فلکیات) سمتی دوربین ۔

**Zenithal : (a)** (فلکیات، جغرافیہ) سمتی؛ سمت الراسی ؛ سمت الراس کا ۔

**Zenithal equal area projection : (n)** (جغرافیہ) مساوی الرقبہ تسطیح۔

**Zenithal equidistant projection : (n)** (جغرافیہ) مساوی بعدی تسطیح۔

**Zenithal projection : (n)** (جغرافیہ) سمت الراسی تسطیح ۔

**Zeno : (n)** یونانی الیاٹک فلسفی زینو (پانچویں صدی قبل مسیح)۔

**Zenonian : (a)** (۱) زینو کا یا اس سےمتعلق ۔(۲) زینو کےایک پیرو زینو آف سائیٹم (Zeno of Citium) (تین سو سال قبل مسیح) کا یا اس سےمتعلق ۔

**Zenonic : (a)** زینو کا ۔

**Zenonism : (n)** زینو کا فلسفہ ۔

**Zeno's arrow : (n)** (نفسیات) سہم زینو؛ زینو کا تیر ۔

**Zenotropic : (a)** (نباتیات) خلاف ارض رخ ۔

**Zenotropism : (n)** (نباتیات) منفی ارض رخی؛ خلاف ارض رخی۔

**Zeolite : (n) [SW. 'Zeolit'.]** (۱) ایک قسم کی معدنی شے جو آتش فشانی چٹانوں میں پائی جاتی ھے ۔ (۲) ابال پتھر؛ زیولائٹ ۔

**Zeolitic : (a)** زیولائٹ کا یا اس سے متعلق ۔

**Zeolitize : (v)** (۱) زیولائٹ میں تبدیل کرنا۔(۲) زیولائٹ سے (چٹان کے شگافوں کو) بند کرنا ۔(۳) زیولائٹ کا استعمال کرنا ۔

Zeomorph : (a) [med. L.] زیومورفی کا یا اس سے متعلق ۔

Zeomorph : (n) ایک قسم کی بحری مچھلی ۔

Zeomorphi : (n) [mod. L.] (۱) سمندر کی ایک قسم کی چھوٹی مچھلی ۔ (۲) خوک ماہیاں ۔

Zeophyllite : (n) [G. 'Zeophyllit'.] ایک قسم کی دھات جس میں سلیکیٹ اور کیلسیم فلورائڈ ملے ہوئے ہوتے ہیں ۔

Zep : (n) دیکھو Zeppelin کا مخفف ۔

Zephyr : (n) [L. 'Zephyrus'.] (۱) پچھوا ہوا؛ بادصبا؛ نسیم؛ دبور؛ باد مغرب ۔ (۲) فرحت بخش ہوا؛ ہلکی ہوا ۔ (۳) ورزش کرنے والوں کی ہلکی اور باریک کپڑے کی بنیان ۔ (٤) زفر؛ ایک قسم کا کپڑا ۔ (٥) زفائرس جنس کی ایک تتلی ۔ (٦) (فرانسیسی) الجیریا کا سپاہی ۔ (۷)(قدیم) زیفیرس (Zefferus) ۔

Zephyr : (a) بہت ہلکا؛ نرم اور باریک ۔

Zephyr lily : (n) امریکا کا ایک پودا جس میں گلاب جیسے سرخ پھول ہوتے ہیں ۔

Zephyranth : (n) [med. L.] زیفیرینتھیز جنس کا کوئی پودا ۔

Zephyranthes : (n) [med . L.] بصلہ پودوں کی ایک امریکی جنس ۔

Zephyrean/ Zephyrian/ Zephyrous/ Zephyry : (a) ہلکی ہَوا کا یا ہلکی ہَوا جیسی ؛ ہلکی ہَوا کے مانند ۔

Zephyrus : (n) (صنمیات) پچھوا دیوتا ۔

Zeppelin : (n) منطاد؛ زپلین؛ جرمنی کا بڑا ہوائی جہاز جو فوجی کاموں کے لئے بنایا گیا تھا ۔

Zerda : (n)[Arab. 'Zerdawa'.] دیکھو Fennec

Zereba/Zeriba : (n) Zaribal کا متبادل ۔

Zero : (n) [Ult. Arab. 'Sifr'.] (۱) صفر؛ زیرو؛ بندی ۔ (۲) لاشے؛ مقدار معدوم؛ صفر ۔ (۳) (پیمانوں میں) وہ نشان جس سے اوپر کی طرف مقدار مثبت اور نیچے کی طرف مقدار منفی شروع ہوتی ہے؛ صفر (مقیاس الحرارت میں پانی وغیرہ کا نقطہٴ انجماد جسے صفر قرار دیتے ہیں) ؛ نقطہٴ صفر ۔ (٤) (فوج) ساعت صفر؛ وہ وقت جب سے فوجی کاروائیوں کے مقررہ اوقات شمار کئے جاتے ہیں ۔ (٥) سب سے نیچا نقطہ؛ سب سے پست درجہ؛ منتہائے زوال؛ حدِ عدم ۔

Absolute Zero: (طبیعیات) صفر مطلق؛ حرارت کی پیمائش میں ایسا نقطہ جہاں وہ سالمات جن کی حرکت سے حرارت پیدا ہوتی ہے بالکل ساکن ہوں ۔

Undistributed Zero : غیر منقسمہ صفر ۔

Zero : (v) (۱) بندوق چلاتے وقت مکھیوں کو درست رکھنا ۔ (۲) چاند ماری کرنا؛ ہدف پر نشانہ لگانا؛ نشانہ بازی کرنا ۔

Zero beat : (n) وہ حالت جس میں ریڈیو کے دو ارتعاشوں کو ہم آہنگ کیا جاتا ہے ۔

Zero circle : (n) صفری دائرہ ۔

Zero creep : (n) نمبری میزان کے صفری نقطے کا اچانک سرکاؤ ۔

Zero division : (n) نشان صفر ۔

Zero drift : (n) کسی پیمائشی آلے (جیسے تھرما میٹر) کے میزانی صفر میں تدریجی تبدیلی ۔

Zero hour : (n) (۱) وہ وقت جب فوجی کاروائی شروع کی جائے؛ فوجی کاروائی کا مقررہ وقت ۔ (۲) وہ وقت جب کسی کام کے متعلق آخری فیصلہ کیا جائے ۔ (۳) وہ مقررہ وقت جب سے دن کا وقت شمار کیا جائے ۔

Zero magnet : (n) مقناطیس جس سے برقی رو پیما کی صفر کا تفاوق کیا جائے ۔

Zero method : (n) (برقیات) صفری طریقہ ۔

Zero-order reaction : (n) ایک کیمیاوی عمل جس میں ردعمل کی شرح ثابت رہے ۔

Zero point : (n) (طبیعیات) نقطہٴ صفر؛ صفر مطلق ۔

Zero post/-mark : (n) وہ ستون یا نشان جہاں سڑک کی مسافتوں کی پیمائش کی جاتی ہے ۔

Zero-reading : (n) (طبیعیات) صفری خواندگی؛ زیرو ریڈنگ ۔

Zero-sum game : (n) وہ کھیل جس میں جیت اور ہار مجموعی طور پر برابر ہو جائے ۔

Zero-valent : (n) (کیمیا) صفر گرفتہ؛ ناقابلِ ترکیب ۔

Zero-zero : (a) صفری فضائی حالت سے متعلق ۔

Zeroes : (n) Zero کی جمع ۔

Zeroing table : (n) جدول صفری ۔

Zeroize : (v) (جوڑنے کی مشین میں) صفر پر لوٹنا ۔

Zeropoint energy : (n) (طبیعیات) صفر نقطی توانائی ۔

Zeropoints : (n) (فلکیات) نقاط صفر؛ نقاط محدودی ۔

Zeroth : (a) (۱) سلسلہ وار نمبر صفر کا ۔ (۲) (سائنس اور ہندسہ میں) صفر کے بعد ہندسہ کے دوسرے عدد پر آنا ۔

Zerumbet : (n) زیرمبٹ؛ کرکوما (Curcuma) جنس کا ایک ہندوستانی پودا جس سے ایک مقوی دوا تیار کی جاتی ہے ۔

Zervanism/ Zarvanism : (n) ایرانیوں کا ایک قدیم مذہب؛ زرتشتیوں کا ایک بدعتی فرقہ ۔

Zest : (n) [F. 'Zesta'.] (۱) ذوق شوق ؛ بےحد رغبت؛ بڑی دلچسپی؛ چاؤ ؛ چسکا ۔ (۲) چٹپٹا مزا؛ تیز چاشنی؛ چٹخارا؛ بڑا لطف ۔

Zest : (v) مزا لینا؛ چٹخارا لینا؛ لطف لینا ۔

Zestful/Zesty : (a) چٹ پٹا؛ چاشنی دار؛ لطیف؛ مزہ دار ۔

Zestfully : (adv.) مزے کے طور پر؛ لطف کے ساتھ؛ ذوق شوق سے؛ رغبت کے ساتھ ؛ دلچسپی سے؛ چاؤ کے ساتھ۔

Zestfulness : (n) دیکھو Zest

Zeta : (n) [Gr. 'Zeta'.] زیٹا؛ یونانی ابجد کا چھٹا حرف جو "Z" کی آواز دیتا ہے ۔

Zeta function : (n) (ارضیات) تفاعل کے متعلق Z کا نشان ۔

Zetetic : (n) [Gr. 'Zete kios'.] پر ہونی ؛ متشکک ۔

Zetetic : (a) تحقیقی؛ درایتی ۔

Zetetic method : (n) تحقیقی طریقہ؛ درایتی طریقہ ۔

Zetetically : (adv.) تحقیق کے طور پر؛ محققانہ انداز میں ۔

Zeugite : (n) [Gr. 'Zeugnynal'.] (نباتیات) ملاپ خلیہ؛ زیوگائٹ ۔

Zeuglodont : (n) (ارضیات) جوغ دندان (وہیل) ۔

Zeugma : (n) (صرف ونحو) صنعت حذف صفت یا حذف فعل جس میں دو اسموں کے لئے ایک ہی اسم صفت یا فعل استعمال ہوتا ہے حالانکہ وہ ایک ہی اسم سے مناسبت رکھتا ہے اور دوسرے کے لئے جو مناسب لفظ ہے وہ محذوف ہوتا ہے مثلاً ۔ (She came in a flood of tears and a Bath chair.) ۔

Zeugmatic : (a) صنعت حذف صفت یا حذف فعل سے متعلق ۔

Zeugmatically : (adv.) صنعت حذف صفت یا حذف فعل کے طور پر ۔

Zeugopodium : (n) (حیوانیات) پیش بازو ؛ بند دوم ؛ مفصلی پا ۔

Zeunerite : (n) [Fr. Gustav Zeuner, physicist & engineer] (معدنیات) ایک معدنی شے جس میں مفروضہ آبدار تانبہ یورینیم اور آرسینی ایٹ ہوتا ہے ۔

Zeus : (n) (۱) (یونانی دیومالا) زیس؛ کوہ اولمپس کے دیوتاؤں کا سردار؛ سب سے بڑا دیوتا؛ زینون؛ زاؤوس ۔ (۲) ایک قسم کی مچھلی ۔

Zeuxite : (n) زرد ترملین؛ آہن دار ترملین؛ ایک برقی قوت رکھنےوالی معدنی شے جس کےمختلف رنگ ہوتےاور نگینے کےطور پر استعمال ہوتی ہے ۔

Zeuzera : (n) [mod. L.] پتنگوں کی ایک جنس ۔

Zeuzeridae : [mod. L.] ایک قسم کے پتنگوں کا خاندان ۔

Zho/Zobo/Zobu : (n) شمالی ہندوستان کا ایک قسم کا دوغلا مویشی؛ ژو ۔

Zhomo : (n) دوغلی گائے؛ ژومو؛ مخلوط نسل کی گائے ۔

Ziamet : (n) [Turk 'Ziamat'.] ایک قسم کی جاگیر جو ترکی فوجیوں کو دی جاتی تھی ۔

Ziarat : (n) [Arabic] (۱) زیارت؛ کسی متبرک یا مقدس مقام کا دیدار ۔(۲) کسی بزرگ کے مزار یا مقبرے پر حاضری۔

Zibeline : (n) (۱) سمور ۔(۲) سمور کا پشم ۔(۳) نرم اون جیسی پوشاک بنانےکی کوئی روئیں دارچیز ۔

Zibet/ Zibeth : (n) [It. 'Zibetto'.] زباد ہندی؛ ایشیائی یا ہندوستانی مشک بلاؤ ۔

Ziczac/Siksak/Sagsag/Sicsac/Zikzak : (n) مصر میں پایاجانے والا پلور یا پلاور (یہ ایک قسم کا پرندہ ہے جو جھنڈ میں رہتا ہے، اس کی ٹانگیں لمبی لمبی ہوتی ہیں )۔

Zieger/Ziger : (n) [G.] پنیر ۔

Zif/Ziw : (n) [Heb 'ziw'.] قدیم عبرانی جنتری کا دوسرا مہینہ ۔

Zig : (n) (۱) ٹیڑھاپن؛ کجی ۔ (۲) سمت کی فوری تبدیلی ۔

Zig : (v) ٹیڑھے میڑھے راستے کے ایک حصہ کو طے کرنا ۔

Zigadenus : (n) [med. L.] بوٹیوں کی ایک قسم ۔

Zigan : (n) Tzigane کا متبادل ۔

Ziggurat/Zikurat/Zikkurat : (n) [Assyr-Bab. 'ziqqurratu'.] بیبیلون کے ایک قدیم معبد کا مینار ۔

Zigzag : (a) [Fr. prob. fr. 'Gzickzack'.] ٹیڑھا میڑھا؛ پُرپیچ و خم؛ پیچ وخم کھاتا ہوا ۔

Zigzag : (n) ٹیڑھی میڑھی؛ پُرپیچ و خم لکیر، سڑک یا خندق ۔

Zigzag : (adv.) پیچ و خم کے ساتھ؛ پیچ و خم کھاتے ہوئے ۔

Zigzag : (v) ٹیڑھا میڑھا چلنا؛ پیچ و خم کے ساتھ حرکت کرنا ۔

Zigzag clover : (n) یورپ کی ایک قسم کی گھاس جس میں سرخ پھول ہوتے ہیں۔

Zillah : (n) [Arab.] ضلع ؛ پردیش کا ایک حصہ جو کلکٹر یا ڈپٹی کمشنر کے ماتحت ہوتا ہے ۔

Zilladar : (n) ضلع دار؛ کلکٹر ۔

Zimarra/Simar : (n) [It.] پادریوں کا سیاہ رنگ کا لمبا کرتا ۔

Zimb : (n) [Amharic. 'Zemb'.] ابی سینیا کی ایک قسم کی مکھی؛ ذبابہ؛ ذباب؛ سی سی مکھی ۔

Zinc : (n) [G. 'Zink'.] جست؛ تانبے اور جرمن سلورکا مرکب جو چھتوں کے بنانے اور لوہے کے تختوں پر چڑھانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور بجلی کی بیٹری اور بلاکوں کے چھاپنے میں بھی کام آتا ہے ۔

Flowers of zinc oxide : جست کا سفوف جس کا سفید روغن بنایا جاتا ہے اور جو مرہم اور عمارتوں کے مسالے میں بھی کام آتا ہے ۔

Granulated Zinc : دانہ دار جست ۔

Zinc/Zinck/Zink : (v) جست کی قلعی کرنا ۔

Zinc blende : (n) (کیمیا) امتزاج جست ۔

Zinc bloom : (n) (کیمیا) جست کا آبدار کاربونیٹ ۔

Zinc clipping : (n) (کیمیا) جستی کترن ۔

Zinc-colic : (n) (طب) جستی قولنج ۔

Zinc-copper couple : (n) (برقیات) تامجستی جفتہ ۔

Zinc dust : (n) (کیمیا) برادۂ جست ۔

Zinc grey : (a) (کیمیا) زنک گرے: تیل میں پیس کر جست کا برادہ نکالا ہوا جو لوہے کے لئے بطور انسدادی رنگ استعمال کیا جاتا ہے ۔

Zinc lotion : (n) جستی پانی؛ زنک لوشن ۔

Zinc ointment : (n) جستی مرہم ۔

Zinc phosphide : (n) ایک گہرے بھورے رنگ کے سفوف کا مرکب۔

Zinc powder : (n) دیکھو Zinc Dust

Zinc spinel : (n) دیکھو Gahnite

Zinc stearate : (n) ایک حل ناپذیر نمک جس کا سفوف مرہم، غازہ، رنگ سازی اور ربر کو جوڑنے میں استعمال کیا جاتا ہے ۔

Zinc sulfate/-sulphate : (n) جست اور گندھک کےتیزاب کا نمک (کیمیا) سفید توتیا؛ ہیرا کسیس ($Zn. SO_4$) ۔

Zinc sulfide : (n) زنک سلفائیڈ؛ جست کا ایک مرکب جو رنگ سازی میں کام آتا ہے ۔

Zinc white : (n) جست کا آکسائیڈ جو سفید رنگ بنانے میں کام آتا ہے ۔

Zinc yellow : (n) ایک سبزی مائل زرد رنگ ۔

Zincalo : (n) ہسپانیہ کے خانہ بدوش ۔

Zincate : (n) جست اور کسی دوسری دھات کے آکسائیڈوں کا مرکب ۔

Zincic : (a) (کیمیا) جست کا ۔

Zinciferous : (a) (کیمیا) جست زا؛ جست دار؛ جست پیدا کرنے والا؛ جس سے جست نکلتا ہے ۔

Zincification : (n) (طب) جستاؤ؛ جست کی قلعی کرنا یا کیا جانا؛ جست ملانا یا ملایا جانا ۔

Zincify : (v) جست کی قلعی کرنا؛ جست ملانا ۔

Zincite : (n) جست کا سرخ آکسائیڈ ۔

Zincky : (a) جستی؛ جست کا ۔

Zinco : (n) (۱)جست اوردوسرے اجزاء کے کیمیاوی مرکبات ۔ (۲) دیکھو Zincograph ۔

Zincode : (n) (۱) کیمیاوی برقی خانے کا مثبت سرا ۔ (۲) برق مثبیرہ؛ مثبت برقیرہ ۔

Zincograph : (n) (۱) (طباعت) جستی نقش؛ جستی تصویر؛ جست کاری کی تصویر ۔ (۲) جستی بلاک یا جست کی تختی جس پر نقوش ابھارے جاتے ہیں تاکہ ان سے پھر کاغذ چھاپے جاسکیں ۔

Zincograph : (v) جست کاری کرنا؛ جست پر نقش و نگار بنانا؛ جست کاری سے چھاپنا؛ جست کی تختی سے چھاپنا (تصویر) ۔

Zincographer : (n) جست کار؛ جستی بلاک ساز؛ جست کی تختی پر نقش و نگار بنانے والا ۔

Zincographic : (a) جست کاری کا؛ جست کاری کی تصویر کا۔

Zincography : (n) جست کاری؛ جستی بلاک سازی؛ جست کی تختی پر نقش و نگار بنانا ۔

Zincoid : (a) جست نما؛ جست سے مشابہ ۔

Zincolysis : (n) برق پاشی ۔

Zincolyte : (a) برق پاش؛ برق پاشیدہ ۔

Zincopolar : (a) مثبت برقیرہ کا قطبی میلان رکھنے والا ۔

Zincotype : (n) دیکھو Zincograph

Zincous : (a) (۱) (کیمیا) جستی؛ جست کا ۔ (۲) (برقیات) مثبت برقیری۔

Zincy : (a) جستی؛ جست کا ۔

Zindiq : (n) [Arab. 'Zindiq'.] (۱) کتاب ژند کا معتقد ۔ (۲) بے دین؛ کافر؛ زندیق ۔

Zineb : (n) ایک قسم کا زرعی کرم کش ۔

Zinfandel : (n) کیلیفورنیا کی ایک سفید یا سرخ رنگ کی شراب ۔

Zing : (n) (۱) تیز بھنبھناہٹ کی آواز (جیسا کہ بندوق کی گولی کے چلنے میں ہوتی ہے) ۔ (۲) جوش؛ ولولہ ۔ (۳) تیزی کے ساتھ حرکت؛ تیز آواز کے ساتھ حرکت ۔ (٤) قوت؛ طاقت ۔

Zing : (v) بھنبھناہٹ کی آواز دینا؛ بھنبھناہٹ کی آواز کے ساتھ حرکت کرنا یا چلنا ۔

Zingana/Zingano : (n) (۱) خانہ بدوش عورت ۔ (۲) ایک قسم کی دھاری دار خوبصورت لکڑی ۔ (۳) خانہ بدوش مرد ۔

Zingara : (n) خانہ بدوش عورت ۔

Zingaro : (n) حبشی قوم؛ ایک خانہ بدوش مرد ۔

Zingel : (n) [G.] ایک چھوٹی خاکستری سبزدریائی مچھلی ۔

Zingerone : (n) ایک قسم کا تیز قلمی کیٹون ۔

Zingiber : (n) [mod. L.] زنجبیل؛ ادرک؛ سونٹھ۔

Zingiberaceae : (a) [mod. L.] ادرکیہ ۔

Zingiberaceous : (a) زنجبیلی؛ ادرکی ۔

Zingiberene : (n) [fr. mod. L. 'Zingiber'.] روغن ادرک سے بنی ہوئی ایک رقیق شے ۔

Zingiberol : (n) روغن ادرک سے نکالی ہوئی ایک قسم کی خوشبودار الکحل ۔

Zinjanthropus : (n) [med. L.] زنجن تھروپس : متحجر کھوپڑی جو مشرقی افریقہ میں زمین کے اندر سے برآمد ہوتی ہے جس کی بھوں بہت نیچی اور ڈاڑھیں لمبی ہوتی ہیں ۔

Zink/Zinke : (n) [G. 'Zinke'.] بوق کی قسم کا ایک باجا جو پچھلے زمانے میں یورپ میں عام تھا؛ کورنٹ ۔

Zinked : (a) جست کی قلعی کیا ہوا ۔

Zinkenite : (n) [fr. J. K. L. Zinken, minerologist.] راشمد اور سیسے کا آہنی بھورا سلفائڈ ۔

Zinkiferous : (a) دیکھو Zinciferous

Zinky : (a) جست کا یا جست سے متعلق ۔

Zinn : (n) منطقچہء زین؛ حلقیزہء زین ۔

Zinnia : (a) [mod. L.] (گل) آہار: زینیا؛ ایک قسم کا مرکب پودا جس میں کرن دار گھرے سرخ اور دوسرے رنگوں کےخوبصورت پھول ہوتے ہیں ۔

Zinnwaldite : (n)[fr. Zinnwald, Bohemid] ایک قسم کی ابرق ۔

Zion : (n) [fr. Zion height in the northeastern part of Jerusalum.] (۱) صیہون : قدیم بیت المقدس ۔ (۲) کوہ صیہون؛ قدیم بیت المقدس کی ایک مقدس پہاڑی ۔ (۳) یہودیوں کی مذہبی ریاست؛ مذہبی حکومت ۔ (٤) مسیحی کلیسا ۔ (٥) آسمانی حکومت؛ حکومت الٰہی؛ عالم بالا؛ بہشت ۔

Zioncheck : (n) تاش کا ایک کھیل ۔

Zionism : (n) یہودی قوم کو فلسطین میں دوبارہ بسانے کی ایک تحریک؛ فلسطین میں یہود کی نوآبادی قائم کرنے کی حمایت؛ صیہونیت ۔

Zionist : (a) (۱) یہودیوں کی نوآباد کاری کی تحریک کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) یہودیوں کی نوآباد کاری کی تحریک کی حمایت یا اسکی اشاعت کرنے والا ۔

Zionist : (n) صیہونیت کا حامی یا طرفدار؛ صیہونی ۔

Zionite : (n) (۱) صیہونی نوآبادی کا ایک شہری ۔ (۲) خدا کے برگزیدہ بندوں میں سے کوئی ایک ۔ (۳) صیہونیت کاطرفدار شخص ۔ (٤) صیہونی شہر کے بانی جان الگزنڈر ڈاوی کاایک پیرو ۔

Zionward(s) : (adv.) (مجازاً) آسمان کی طرف ۔

Zip : (n) (۱) زپ؛ زناٹا؛ ایسی آواز جیسی بندوق کی گولی کے ہوا میں گزرنے سے پیدا ہوتی ہے ۔ (۲) جھر؛ جھراٹا؛ ایسی آواز جیسی کپڑے کے لپیٹنے سے پیدا ہوتی ہے ۔ (۳) (مجازاً) چستی؛ مستعدی ۔ (٤) دھات کی بنی ہوئی ایک قسم کی زنجیر جس سے کھلی ہوئی جگہ کو فوراً بند کر دیتے ہیں ۔ (٥) چھوٹے دیوتاؤں میں سے کوئی ایک ۔

Zip : (v) (۱) زپ سے بند کرنا ۔ (۲) لباس پہن کر لباس کو زپ سے بند کر لینا ۔ (۳) زپ جیسی آواز نکالنا ۔

Zip-fastner/Zipper : (n) زپر؛ ایک طرح کا شکنجہ جو چیزوں کو جوڑنے اور کسنے کے کام آتا ہے ۔

Zip fuel : (n) جیٹ یا راکٹ کا ایندھن ۔

Zip gun : (n) خانہ ساز بندوق؛ گھر میں بنائی ہوئی کھلونا نما بندوق ۔

Ziphiid : (a) [med. L.] دندان دار وہیل کا یا اس سےمتعلق ۔

Ziphiidae : (n) [mod. L.] دندان دار وہیل کا ایک خاندان ۔

Ziphioid/Ziphiiform : (a) [med. L.] دیکھو Ziphiid

Ziphius : (n) [med. L.] حوت سیفی؛ شمشیری وہیل ۔

Zippeite : (n) [fr. Franz X.M. Zippe, mineralogist.] ایک قسم کی دھات؛ یورینیم سلفیٹ ۔

Ziram : (n) جست کا نمک ۔

Zircon : (n) [G. 'Zircon, Zirkon'.] سنگ زرکون؛حجرزرکون؛ ایک معدنی شے جس کی بعض اقسام کو تراش کر قیمتی پتھر بنائے جاتے ہیں ۔

Zirconate : (n) زرکونی تیزاب کا ایک نمک ۔

Zirconia (n) ایک سفیدمٹی زرکونیم ڈائی آکسائڈ ($Zr O_2$) ۔

Zirconian/Zirconic : (a) زرکون کا یا اس سے متعلق؛ زرکونی؛ زرکون دار ۔

Zirconiferous : (a) زرکون زا؛ جو زرکون رکھتا ہو؛ جس سے زرکون نکلے ۔

Zircon(i)o- : (n)/Zirco– سابقہ بمعنی زرکونی مرکب ۔

Zircon(i)ofluoride/Zirconite : (n) زرکون کی ایک قسم جو بھورے رنگ کی یا زردی مائل ہوتی ہے ۔

Zirconium : (n) [mod. L.] زرکون یا زرکون؛ ایک دھات جو سنگ زرکون سے نکلتی ہے ۔

Zirconium hydride : (n) بھورے یا سیاہ رنگ کا بھربھرا سفوف ($Zr H_2$) ۔

Zirconium oxide/-dioxide : (n) ایک بلوری مرکب($Zr O_2$) ۔

Zirconium silicate : (n) ایک غیر حل پذیر نمک ($Zr SiO_4$) ۔

Zirconyl : (n) ایک دو گرفتہ اصلیہ ($Zr O$) ۔

Ziricote : (n) [Amer. Sp.] امریکا کاایک درخت جس کی لکڑی زرد ہوتی ہے اور اس پر سیاہ دھاریاں ہوتی ہیں ۔

Zirphaea : (n) [med. L.] ایک قسم کا گھونگا ۔

Zither/Zitheru : (n) [G.] چھیتارا؛ ایک طرح کا بربط یا ستار جو چپٹا ہوتا ہے اور میز پر رکھ کر بجایا جاتا ہے؛ سنطور ۔

Zitherist : (n) چھیتارا بجانے والا ۔

Zizania : (n) [med. L.] ایک قسم کی لمبی گھاس ۔

Zizel : (n) گلہری ۔

Zizia : (n) [mod. L] ایک قسم کی بوٹی جو امریکا میں ہوتی ہے ۔

Ziziphus : (n) [mod. L.] ایک قسم کی امریکی جھاڑی ۔

Zizith/Zizit : (n) [Heb. 'Sisith'.] پھندنے دار لباس جو یہودی احکام الٰہی کی یاد زندہ رکھنے کے خیال سے پہنتے ہیں ۔

Zizypha : (n) عناب ۔

Zizyphus : (n) جنس عناب؛ عناب کا پودا؛ زیزفون ۔

Zizyphus jujuba : (n) بیر ۔

Zizyphus Lotus : (n) نَبق؛ نبِق؛ سدرہ (شجر) ۔

Zizyphus Rotandifolia : (n) (نباتیات) ملا ۔

Zizyphus sativa/-vulgaris : (n) عناب؛ سنجلی ۔

Zloty : (n) [Pol. زلوٹی : پولینڈ (Poland) کا ایک سکہ (جس کی قیمت دس پینس یا پانچ روپے کے قریب ہوتی ہے) ۔

Zo-/Zoo - : [Gr.] سابقہ بمعنی "حیوانات" ۔

Zoa : لاحقہ بمعنی "حیوانات" ۔

Zoaea : Zoea کا متبادل ۔

Zoantharia : (n) [mod. L.] نوع آبی کثیرپا؛ گل نما مونگے ۔

Zoantharian : (a) گل نما مونگوں کا یا ان سے متعلق ۔

Zoanthella : (n) زہری محوریں ۔

Zoanthid : (n) [mod. L.] گل نما مونگا ۔

Zoanthidea : (n) [mod. L.] گل نما مونگے ۔

Zoanthidean : (a) گل نما مونگوں کا یا ان سے متعلق ۔

Zoanthodeme : (n) آبی کثیرپا کی مرکب ساخت ۔

Zoanthoid : (n) گل نما مونگوں کےخاندان کایا اس کے مانند ۔

Zoanthropic : (a) حیوان خولیا کا یا اس سے متعلق ۔

Zoanthropy : (n) (طب) اختباط حیوانیت ؛ حیوان خولیا ۔

Zoanthus :(n) [mod. L.] آبی کثیرپا کی ایک بڑی جنس؛ حی گل ۔

Zoar : (n) دارالامان؛ وہ مقدس مقام جہاں پناہ لینے کےبعد کوئی مجرم گرفتار نہیں ہو سکتا؛ بست ۔

Zoarcidea : (n) [mod. L.] مارماہی؛ بام مچھلی؛ ایک قسم کی مچھلی جو سانپ کی سی ہوتی ہے ۔

Zoarial : (a) [med. L.] (۱) ہوینیہ کا یا اس سے متعلق ۔ (۲) غنحہء حیوانیہ کا یا ان سے متعلق ۔

Zoarite : (n) اوہائیو (Ohio) کے جرمنوں کی ایک فرقہ وار جماعت ۔

Zoarium/Zooarium : (n) [mod. L.] آبی کثیرپا کی اجتماعی شکل ۔

Zobo : (n) دوغلا بیل؛ زوبو ۔

Zocalo : (n) [Mex.Sp.] میکسیکو شہر کی ایک عام سیرگاہ ۔

Zocco : (n) [It.] آرائشی ظروف، مجسمہ وغیرہ رکھنے کی پتھر کی چوکی یا پایہ ۔

Zodiac : (n) [ME fr Fr. ' Zodiaque'.] (۱) منطقة البروج؛ راس منڈل؛ راس چکر ۔ (۲) (شاذ) پورا دور ؛ پورا چکر ۔

Signs of the Zodiac : منطقة البروج کی صورتیں؛ بروج؛ راس ۔

Zodiacal : (a) منطقة البروج کا؛ بروجی؛ راس چکر کا ۔

Zodiacal belt : (n) منطقة البروج ۔

Zodiacal light : (n) ضوء البروج؛ نور برجی؛ ضو؛ منطقة البروج؛ آسمان کا ایک روشن حصہ ایک اونچے مثلث کی شکل میں جو کبھی کبھی مشرق کی سمت میں سورج کے طلوع سے پہلے یا مغرب میں سورج کے غروب کے بعد (خصوصاً گرم ملکوں میں) نظر آتا ہے ۔

Zodiophilous : (a) (نفسیات) شکل حیوانی پسند ۔

Zoea/Zoaea : (n) [Gr. 'zoe'.] دہ پایہ خول دار سمندری جانور یا کیکڑے کی ایک ارتقائی شکل؛ حیاتہ؛ زویا ۔

Zoeaform : (a) (حیوانیات) زویا شکل ۔

Zoeal : (a) زویا کا، اس سے متعلق یا اس شکل کا ۔

Zoechrome : (n) (سنیما) چرخ حیات ۔

Zoecial : Zooecial کا متبادل ۔

Zoecium : Zooecium کا متبادل ۔

Zoetic : (a) حیوی؛ حیاتی ۔

Zoetrope : (n) (۱) (سنیما) چرخ حیات؛ گردش نما ۔ (۲) دیکھو Wheel یا Wheel of life ۔

Zogo : (n) [Papuan] ایک مقدس یا پاک شے ۔

Zohar : (n) کتاب ازہر؛ یہودیوں کی ایک پوشیدہ مذہبی کتاب (جو غالبا چودھویں صدی میں لکھی گئی تھی اور جس کو باطینوں کی انجیل کہا جاتا ہے) ۔

Zoiatria : (n) بیطاری جراحی ۔

Zoiatrice : (n) بیطاری جراحی ۔

Zoic : (a) [Gr. 'Zoikus'.] (۱) (حیوانیات) حیوانی؛ حوینی؛ جانوروں کا؛ جانوروں سے متعلق ۔ (۲) (ارضیات) حوین نشانی؛ حیوانی فوسل دار؛ (طبقہ یا چٹان) جس میں حیوانی یا نباتی زندگی کے متحجر باقیات یا نشانات ملتے ہیں؛ متحجری ۔

Zoid : (n) (حیوانیات) حیوان نما؛ حَی بذرہ؛ حوین ۔

Zoidiophilous : (n) (نباتیات) حوین زُبرگہ ۔

Zoidiophore : (a) (حیوانیات) حوین بردار ۔

Zoidogamous : (a) (حیوانیات) حوین زوجی ۔

Zoidogamy : (n) (حیوانیات) حوین زوجیت ۔

Zoili : (n) Zolius کی جمع ۔

Zoilism : (n) (۱) انتقاد معاندانہ؛ زوئیلیت ۔ (۲) زوئی لس کی طرح شدید و متعصبانہ تنقید ۔

Zoilist : (n) زوئی لس جیسا شدید و متعصب تنقید نگار ۔

Zoilus : (n) [4th century Greek rhetoritician and critic.] ہومر کے ایک شدید تنقید نگار کا نام ؛ (مجازاً) سخت، متعصب اور حاسد تنقید نگار ۔

Zoisia : (n) [med . L.] ایک قسم کی گھاس ۔

Zoisite : (n) ایک قسم کی دھات ۔

Zoism : (n) (فلسفہ) روح حیاتیت ۔

**Zoist** : (n) (فلسفہ) معتقد روح حیاتیت ۔

**Zokor** : (n) [native name in Alta mountain] کوہ التائی کاکترنے والا جانور جو چھچھوندر جیسامعلوم ہوتا ہے ۔

**Zolaesque** : (a) [from Emile Zole] (۱) عریاں نگاری کا ۔ (۲) زولا کے طرز کا ۔

**Zolaism** : (n) عریاں نگاری؛ وہ حقیقت نگاری جس میں گندے واقعات صاف صاف لکھ دیئے جائیں (فرانس کے مشہور ناول نگار زولا کی نسبت سے) ۔

**Zolaist** : (n) عریاں نگار ۔

**Zolaistic** : (a) عریاں (عبارت یا طرز تحریر) ۔

**Zollernia** : (n) [med. L.] برازیل کا ایک درخت جس سے تختے نکالے جاتے ہیں ۔

**Zollner illusion** : (n) [after Johann K.F. Zollner, physicist] نظر کا فریب جو خطوط زولنر سے پیدا ہوتا ہے ۔

**Zollner's lines** : (n) زولنر کے نظر فریب متوازی خطوط ۔

**Zollverein** : (n) [G.] اتحاد محاصل؛ چنگی ایکا؛ محصول اتحاد: محصولی رابطہ؛ ایسے ممالك یا حکومتوں کا اتحاد جو غیر قوموں سے مال پر یکساں شرح پر محصول لیتی ہیں اور عموماً ایك دوسرے کے مال پر درآمد کا محصول نہیں لیتیں ۔

**Zolotnik** : (n) [Russ.] روس کا ایك باٹ جو ٤،٢٦٦ گرام کے برابر ہوتا ہے ۔

**Zombi/Zombie** : (n) [of West Afr. origin] (۱) مغربی افریقہ، ہائٹی اور جنوبی امریکا کے وودو (Woodoo) مذہب کے عقید تمندوں کی سانپ کی دیوی ۔ (۲) فوق الفطرت طاقت جو مردوں کو زندہ کر سکتی ہے ۔ (۳) مردہ جو زندہ کر دیا گیا ہو ۔ (٤) وہ شخص جو ایك زندہ کی ہوئی لاش کی طرح معلوم ہوتا ہو ۔ (٥) ایك قسم کی شراب جو کئی طرح کی شرابوں کو ملا کر بنائی گئی ہو ۔

**Zombiism** : (n) زومبی مذہب کے عقائد ۔

**Zomotherapy** : (n) (طب) عرق اللحمی علاج ۔

**Zona** : (n) [L.] (۱) (طب) نملہ؛ منطقوی؛ منطقہ ۔ (۲) (حیوانیات) حلقہ؛ منطقہ ۔

**Zona Arcuata** : (n) (حیوانیات) منطقہ کمانیہ ۔

**Zona Fasciculata** : (n) (حیوانیات) منطقہ حزمیہ ۔

**Zona Glomerulosa** : (n) (حیوانیات) منطقہ قنبلیہ ۔

**Zona pectinate** : (n) (حیوانیات) منطقہ شانیہ ۔

**Zona pellucida** : (n) (حیوانیات) منطقہ شفافیہ ۔

**Zona Radiata** : (n) (حیوانیات) منطقہ کرنیہ؛ منطقہ شعاعیہ ۔

**Zona Reticulata** : (n) (حیوانیات) منطقہ شبکیہ ۔

**Zonal** : (a) (۱) (حیوانیات) منطقوی ۔ (۲) منطقہ سے متعلق؛ منطقوں کا؛ منطقوں میں تقسیم کیا ہوا ۔

**Zonal distribution** : (n) (حیوانیات) منطقوی تقسیم ۔

**Zonal Index** : (n) (ارضیات) منطقوی نمائندہ ۔

**Zonal symmetry** : (n) منطقوی تشاکل ۔

**Zonal view** : (n) (حیوانیات) منطقوی منظر؛ رخ منظر ۔

**Zonality** : (n) (حیوانیات) منطقویت ۔

**Zonally** : (adv.) منطقوں میں؛ خطوں میں ؛ منطقے یا خطے کے لحاظ سے ۔

**Zonary** : (a) (۱) (حیوانیات) منطقوی؛ حلقوی ۔ (۲) (ارضیات) پیٹی نما؛ منطقہ نما؛ پٹکے کی شکل کا؛ پٹکے کا سا ۔ (۳) منطقہ منطقہ ۔

**Zonate/Zonated** : (a) [mod. L.'Zonatus'.] (۱) (نباتیات و حیوانیات) دھاری دار؛ جس میں گول دھاریاں یا پٹیاں ہوں ؛ پٹکے دار ۔ (۲) (نباتیات) منطقوی؛ حلقے دار ۔

**Zonation** : (n) (۱) (نباتیات، حیوانیات) منطقویت ؛ منطقہ داری ۔ (۲) منطقہ بندی ۔ (۳) منطقاتی تقسیم ۔

**Zone** : (n) [L.] (۱) (شعر اور قدیم زبان) پٹکا (جو کمر میں لپیٹتے ہیں)؛ پٹی؛ کمربند ۔ (۲) ایك چیز میں

کسی دوسری چیز کی (گول) پٹی : دھاری ۔ (۳) (جغرافیہ) منطقہ؛ کرہء ارض کے وہ پانچ حصے جو خطِ استوا کے متوازی خطوط کے درمیان واقع ہیں ۔ (٤) خطہ (زمین کا) ۔ (٥) (تشریح) حلقہ ۔ (٦) (نباتیات) دھاری ؛ چکر ۔ (۷) (ہندسہ) منطقہ ۔

Fresnel zones : منطقات فرسنل ۔

Frigid zones : منطقہ ہائے باردہ ۔

Loose the maiden zone of : مہر بکارت توڑنا؛ ازالہء بکارت کرنا ۔

Maiden zone/Virgin - : کمربند بکارت؛ دوشیزگی کی علامت؛ مہر بکارت ۔

North Frigid zone : منطقہء باردہ شمالی ۔

North Temperate zone : منطقہء معتدلہ شمالی ۔

South Frigid Zone : منطقہء باردہ جنوبی ۔

South Temperate zone : منطقہء معتدلہ جنوبی ۔

Torrid zone : منطقہء حارہ ۔

Zone axis : (n) منطقی محور ۔

Zone crystal : (n) منطقی بلور ۔

Zone of interior : (n) میدان جنگ کا وہ حصہ جس کو میدان جنگ میں شامل نہ کیاجائے ۔

Zone of sphere : (n) منطقہء کرہ ۔

Zone plate : (n) ایک قسم کا شیشہ جس کے ذریعے شعاعوں کو انعکاس کے بعد ایک نقطے پر لاکرجمع کیا جاتا ھے؛ منطقاتی لوح؛ زون پلیٹ ۔

Zone system : (n) ریل کے ذریعے آمدو رفت کے لئے مختلف حلقوں میں ملک کی تقسیم ۔

Zone tariff : (n) محصول جو مسافر ریلوے کے بٹے ہوئے حلقوں کے لحاظ سے مسافت طے کرنے کا ادا کرتے ہیں؛ منطقاتی محصول ۔

Zone Television : (n) منطقاتی دورنمائی ۔

Zone time : (n) مقامی وقت؛ منطقی وقت؛ معیاری وقت ۔

Zoned : (a) منطقہ دار ۔

Zones : (n) منطقات ۔

Zones of audibility : (n) منطقات سموعیت ۔

Zones of colour : (n) منطقات لون ۔

Zoniferous : (a) حلقہ دار؛ خطہ دار ۔

Zoning : (n) (۱) حلقہ بندی ۔ (۲) (معدنیات) منطقہ بندی ۔

Zonite : (n) (۱) زونائٹز جنس کا ایک گھونگا ۔ (۲) جانور کے جسمی حلقوں میں سے کوئی ایک ۔

Zonitidae : (n) [med. L.] خشکی پر رہنےوالےچھوٹےگھونگوں کا ایک خاندان ۔

Zonitoides : (n) خشکی پر رہنے والے عموماً کہربا رنگ کے چھوٹے گھونگوں کی ایک جنس ۔

Zono : (prefix) چند سائنسی اور تکنیکی الفاظ کا جزو ترکیبی ۔

Zonociliate : (a) (حیوانیات) ہدبی منطقہ دار ۔

Zonoid : (a) (حیوانیات) منطقہ نما ۔

Zonolimnetic : (a) گہرائی میں ایک مخصوص حلقے کا یا اس سے متعلق ۔

Zonoplacental : (a) منطقہ مشیمی ۔

Zonotrichia : (n) [mod. L.] (۱) امریکا کی بڑی گوریوں کی ایک جنس؛ جنس سہرہ امریکی ۔ (۲) حلقہ مویاں ۔

Zonta : (n) [Sioux 'zon-ta'.] عورتوں کا ایک کلب؛ ایک زنانہ انجمن ۔

Zonula : (n) [L.] (تشریح، حیوانیات) حلقیزہ؛ چھوٹا حلقہ ۔

Zonula ciliaris : (n) (حیوانیات) ہدبی حلقیرہ؛ حلقیزہء مژگان ۔

Zonular : (a) پیٹی یا پٹکے کا؛ پیٹی یا پٹکے کا سا ۔

Zonule/Zonulet : (n) [L.] (۱) چھوٹا حلقہ؛ پیٹی؛ پٹکا یا کمربند؛ منطقچہ؛ حلقیزہ ۔ (۲) حلقیزۂ زن؛ حلقیزۂ عشاء چشم ۔

Zonule of zinn : (n) عدسہ چشم کا رباط تعلیقی ۔

Zonure : (n) [mod. L. 'Zanurus'.] فلسی حلقے کی دُم والا گرگٹ ۔

Zonurus : (n) [mod. L.] باغ حیوانات؛ چڑیا خانہ؛ چڑیا گھر؛ جانورخانہ ۔

Zoo : (n) (۱) جانورخانہ؛ چڑیا گھر؛ چڑیا خانہ (خصوصاً لندن کا) ۔ (۲) (عامیانہ) وہ جگہ جہاں لوگ بے ترتیب وار جمع ہوگئے ہوں ۔

Zoo : (comb) (۱) یونانی لفظ Zoon سے مشتق جزو ترکیبی بمعنی "حیوان" "حیوان کا" "حیوانی زندگی کا" ۔ (۲) بہت سے سائنسی اور تکنیکی الفاظ کا جزو مرکب ۔

Zooecology : (n) علم معیشت حیوانات کی ایک شاخ ۔

Zooamylon : (n) حیوانی نشاستہ ۔

Zoobenthos : (n) [mod. L.] سمندر کی تہ میں رہنے والے حیوانات کی زندگی ۔

Zoobiotic : (a) حیوان حیاتی؛ حیوانی ۔

Zooblast : (n) حیوان نہوض ۔

Zoocarp : (n) حیوان ثمر ۔

Zoocaulon : (n) حیوانی شجریہ ۔

Zoocecidium : (n) پودوں کی ایک بیماری ۔

Zoochemical : (a) حیوان کیمیائی ۔

Zoochemistry : (n) کیمیائے حیوانی؛ حیوانی کیمیا، جس میں اجسام حیوانی کے کیمیاوی اجزاء کا مطالعہ کیاجاتا ھے ۔

Zoochlorella : (n) [mod. L.] ایک قسم کی سبز رنگ کی سمندری کائی ۔

Zoochore : (n) (۱) (نباتیات) حیوانی نشر ۔ (۲) نبات حیوانی؛ نشر ۔

Zoochoric : (a) حیوان نشری؛ حیوان انتشاری ۔

Zoochorous : (adv.) : حیوان نشر کردہ؛ حیوان انتشاری ۔

Zoochory : (n) حیوانی نشر ۔

Zoocultural : (a) حیوانات پروری کا یا اس سے متعلق ۔

Zooculture : (n) حیوانات پروری ۔

Zoocyst : (n) حیوانی انبان ۔

Zoodendrium : (n) حیوان شجریہ ۔

Zoodynamics : (n) حیوان حرکیات؛ حیوانی عضویات ۔

Zooea : (n) حیاتہ؛ زُوِیا ۔

Zooecial : (a) حیوان کوٹی ۔

Zooecium : (n) [Gr.] حیوان کوٹ؛ حیوان خانہ ۔

Zooful : (n) چڑیا خانے کو بھرنے کے لئے معقول تعداد ۔

Zoogamete : (n) حیوان گمتہ؛ حرکیہ؛ زواجہ ۔

Zoogamy : (n) حیوان زواجی؛ توالد وتناسلِ حیوانی ۔

Zoogenesis : (n) حیوانی تولید ۔

Zoogenic : (a) (۱) حیوانی تولید سے متعلق ۔ (۲) عقیدۂ تولید کا ۔

Zoogeny : (n) (۱) حیوانی تولید ۔ (۲) عقیدۂ تولید ۔

Zoogeographer : (a) حیوانی جغرافیہ داں : جغرافیۂ حیوانات نگار : ماہر جغرافیۂ حیوانی ۔

Zoogeographical : (a) جغرافیہ حیوانی کا؛ حیوانی جغرافیہ سے متعلق ۔

Zoogeographically : (adv.) حیوانی جغرافیہ کی رو سے ۔

Zoogeography : (n) حیوانی جغرافیہ؛ جغرافیۂ حیوانات (جس میں یہ بتایا جاتا ھے کہ کون کون سے جانور کہاں کہاں رہتے ہیں) ۔

Zoogeological : (a) حیوانی ارضیات سے متعلق؛ ارضیات کی اس شاخ سے متعلق جس کا علاقہ حیوانی فوسل ھے ۔

Zoogeologist : (n) حیوانی ارضیات کا عالم ۔

Zoogeology : (n) حیوانی ارضیات ۔

Zoogloea : (n) [mod. L.] حیوانی صمغہ: حیوانی سریش ۔

Zoogloeic : (a) حیوانی صمغہ یاحیوانی سریش سےمتعلق ۔

Zoogonangia : (n) حیوان زواجہ دان ۔

Zoogonid/Zoogonidium : (n)[mod. L.] (۱)(نباتیات)حّی بذرہ ۔ (۲) (حیوانیات) حیوان مولدہ ۔

Zoogonidangium : (n) (نباتیات) حی بذرہ دان ۔

Zoogonous : (n) حیوان زا؛ بچّہ زا ۔

Zoogony : (n) (۱) عقیدۂ تولید ۔ (۲) دیکھو Zoogeny ۔

Zoograft : (n) (جراحی) حیوانی پیوندکاری؛ جانور کےجسم کے کسی ٹکڑے کا پیوند انسان کے جسم میں لگانا ۔

Zoographer : (a) حیوانات نگار؛حیوانات داں؛ماہرحیوانیاتِ بیانی ۔

Zoographic(al) : (a) حیوانیات بیان کا؛ حیوانات نگاری یا حیوانات نامہ سے متعلق ۔

Zoographist : (n) ماہر حیوانیات بیانی ۔

Zoography : (n) حیوانات نگاری ؛ حیوانات نامہ؛ حیوانیات بیانی ۔

Zoogyroscope : (n) ایک آلہ جس کے ذریعہ حیوانات کی متحرک سلسلہ وارتصویریں پردے پر دکھائی جاتی ہیں ۔

Zooid : (a) حیوان نما؛ نا مکمل حیوانی نوعیت رکھنے والا ؛ حیوان سا ۔

Zooidal/Zooidiogamous : (a) متحرک خلیہ کا یا اس سے متعلق ۔

Zookers : (int) حرف فجائیہ جس سےقسم یا تعجب کا اظہار کیا جاتا ھے ۔

Zooks : (int) دیکھو Zookers

Zoolatry : (n) [mod. L. 'zoolatria'.] (دینیات) حیوانات پرستی؛ وہ مذہب جس میں حیوانوں کی پرستش ھوتی ھے ۔

Zoolite/Zoolith : (n) متحجر حیوان؛ سنگوارہ؛ جسم حیوانی کا کوئی حصہ ۔

Zoologer : (n) (۱) ماہر علم حیوانات؛ حیوانیات داں ۔ (۲) دیکھو Zoologist ۔

Zoologic/-al : (a) (۱) علم حیوانات کا ۔ (۲) حیوانیاتی ۔ (۳) حیوانی ۔

Zoological Garden : (n) باغ حیوانات؛ چڑیا گھر؛ جانورخانہ؛ چڑیاخانہ؛ خصوصاً لندن کا باغ حیوانات؛ وہ باغ عامہ جس میں حیوانات بغرض نمائش رکھے جاتے ہیں ۔

Zoological order : (n) حیوانی ترتیب ۔

Zoologically : (adv.) حیوانیات کی رو سے ۔

Zoologist : (n) ماہر علم حیوانیات؛ عالم حیوانیات: حیوانیات داں ۔

Zoologize : (v) (۱) علم حیوانات کا عملی طور پر مطالعہ کرنا ۔ (۲) حیوانیات کی رو سے حیوانوں کو جانچنا ۔

Zoology : (n) علم حیوانات؛ حیوانیات ۔

Zoom : (n) [imit.] (۱) زوم ۔ (۲) شور زوم ۔ (۳) زوم کا عمل خصوصاً فلمی کیمرے کا ۔ (٤) زیڈ عدسے ۔ (٥) ایک ایسا عدسہ جس کی ماسکی فصل اور تکبیر جلدی اور تیزی سے بدلی جا سکے لیکن عکسی صورت اسی سطح پر قائم رھے ۔

Zoom : (v) (۱) فورا حرکت کرنا یا اٹھ جانا ۔ (۲) فلمی کیمرے کی طرح تیزی سے حرکت کرنا ۔ (۳) تیر کی طرح دوز سے نزدیک آنا ۔ (٤) (ھوا بازی کا عامیانہ) طیارے کو نہایت تیز رفتار سے قریب قریب سیدھا اوپر کو اڑانا ۔

Zoom lens : (n) (۱)زوم عدسہ ۔ (۲)متحرک تصاویری کیمرے یا ٹیلیویژن کا عدسہ ۔

Zoomagnetism : (n) حیوانی مقناطیسیت؛ مقناطیسی قوت جو حیوانوں میں پائی جاتی ھے ۔

Zoomancy : (n) حیوانی تفاؤل؛ جانور جوتش جس میں جانوروں کی صورت یاحرکات سے آئندہ ہونے والے واقعات کا حکم لگایا جاتا ہے ۔

Zoome : (n) حیوانا ۔

Zoomechanical : (a) حیوانی عضویات کا یا اس سےمتعلق ۔

Zoomechanics : (n) (۱) حیوانی میکانیات ۔ (۲) دیکھو Zoodynamics ۔

Zoometer : (n) کوئی جانور جس کی آبادی میں مسلسل متوازی کمی و بیشی ہوتی رہتی ہے اس کے حوالے سے دوسرے جانوروں کی کمی و بیشی کی پیشن گوئی کی جا سکتی ہے ۔

Zoometric : (a) حیوان پیمائی کا یا اس سے متعلق ۔

Zoometry : (n) (جسم) حیوان پیمائی ۔

Zoomimic : (a) حیوانوں کے طورطریقوں کی نقل کرنےوالا (خصوصاً اوزار اور اسلحات بنانے میں) ۔

Zoomorph : (n) (۱) (حیوانیات)پیکر حیوان؛ حیوانی شکل ۔ (۲) (دیومالا) حیوان پیکر دیوتا ۔

Zoomorphic : (a) (۱) حیوانی صورتوں کا؛ حیوانی صورتوں میں ظاہر ہونے والا؛ حیوانی پیکر؛ حیوان شکلہ ۔ (۲) حیوانی صورت کے دیوتا رکھنے والی (قوم) ۔

Zoomorphism : (n) (۱) (فن) حیوان کشی ۔ (۲) (حیوانیات) قلب بہ حیوان ؛ حیوان پلٹ ؛ دیوتاؤں کا تصور حیوانی صورت میں کرنا؛ دیوتاؤں کو حیوانی صورتوں میں ظاہر کرنا ۔ (۳) (دینیات) تشبّہ حیوانی ۔

Zoomorphize : (v) (کسی دیوی یا فوق الفطرت طاقت کو) حیوانی صورت میں تصور کرنا ۔

Zoomorphosis : (n) حیوان پلٹ؛ حیوان تقلّب ۔

Zoon - : سابقہ بمعنی حوین ۔

Zoonal : (a) (۱) زونی ۔(۲) حیوان نما؛ زون نما ۔

Zoonic : (a) حیواناتی ۔

Zoonite : (n) حیوان فصل ۔

Zoonomy : (n) [mod. L. Zoonomia] حیوانی فعلیات؛ حیوان ورزی ۔

Zoonosis : (n) [mod. L.] (طب) مرض حیوانی؛ حیوان آوردہ مرض ۔

Zoonosology : (n) حیوانوں کی بیماریوں کا مطالعہ ۔

Zoonotic : (a) [mod. L. 'Zoonosis'.] حیوانوں کی بیماریوں میں؛ حیوانوں کی بیماریوں کا یا ان سے متعلق ۔

Zooparasite : (n) حیوان طفیلی ۔

Zooparasitic : (a) حیوان طفیلی کا یا اس سے متعلق ۔

Zoopathological : (a) حیوانی بیماریوں کا یا ان سےمتعلق ۔

Zoopathology/Zoopathy : (n) (بیطاری) حیوانی بیماریاں؛ حیوانی بیماریوں کا علم ۔

Zoopery : (n) حیوانی تجربہ کاری ۔

Zoophaga : (n) [mod. L.] (۱) دودھ پلانے والے جانوروں کی ایک بڑی نوع جن میں گوشت خور جانور بھی شامل ہیں ۔ (۲) حیوان خوراں؛ درندے ۔

Zoophagan : (a) حیوان خور؛ درندہ ۔

Zoophagous : (a) (۱) گوشت خور؛ حیوان خور ۔ (۲) حیوان خور دودھ پلانے والے جانورں کا یا ان سے متعلق ۔

Zoophagy : (n) علم حیوان خوراں ۔

Zoopharmacological : (a) حیوانی عضویات سے متعلق دوا سازی کا یا اس سے متعلق ۔

Zoopharmacy : (n) بیطاری کا دواخانہ؛ جانوروں کے علاج کا دواخانہ ۔

Zoophile : (a) (۱) (نباتیات) حیوان جو (پودا) ۔ (۲) (نفسیات) حیوان پسند ۔ (۳) (طب) حیوان لوطی؛ بہیمی ۔

Zoophilia/Zoophilism : (n) (۱) (نفسیات) حیوان پسندی؛ حیوان دوستی ۔ (۲) (طب) بہیمیت؛ لواطۃ الحیوانات ۔

Zoophilic : (a) (۱) (نباتیات) حیوان جو ۔(۲) (حیوانیات) حیوانات خور (حشرات) ۔ (۳) (طب) عاشق حیوانات ۔

Zoophilist : (n) (طب) حیوان لوطی ۔

Zoophilous : (a) (۱) حیوان جو ۔(۲) (حیوانیات) حیوانات خور (حشرات) ۔(۳) (طب) عاشق حیوانات ۔

Zoophobia : (n) (نفسیات) حیوانات ترسی؛ حیوانی روحوں کا خوف ۔

Zoophobous : (a) حیوانات ترسی کا یا اس سے متعلق ۔

Zoophoric : (a) حیوانی اشکال دار ۔

Zoophorus : (n) (تعمیرات) (۱) حیوانی اشکال دار سنگ تراشی ۔ (۲) ستونوں کے اوپر کی آرائشی پٹی جس میں انسانی یا حیوانی یا دونوں کی شکلوں کی سنگ تراشی ہوتی ہے ۔

Zoophysical : (a) حیوانی طبیعیات سے متعلق ۔

Zoophysics : (n) حیوانی طبیعیات ۔

Zoophysiology : (n) عضویات حیوانی ۔

Zoophyte : (n) [mod. L.] (۱) (نباتیات) وہ نبات جو حیوانات کی صورت رکھتے ہیں : حیوان نباتی ۔ (۲) (حیوانیات) وہ حیوانات جو نبات کی صورت رکھتے ہیں، مثلا مونگا، اسفنج ۔

Zoophytic/Zoophytal : (a) حیوان نباتی کا؛ حیوان نباتی کی قسم کا ۔

Zoophytography : (n) حیوانات نباتی یا نباتی حیوانات کا بیان ۔

Zoophytological : (a) حیوانات نباتی کا ۔

Zoophytologist : (n) ماہر حیوانیات نباتی ۔

Zoophytology : (n) (۱) (نباتیات) حیوانی نباتیات ۔ (۲) (حیوانیات) نباتی حیوانیات ۔

Zooplankter : (n) حیوان تریا یا جل چر جیسا جانور ۔

Zooplankton : (n) حیوان تریا یا جل چر کی حیوانی زندگی ۔

Zooplasm : (n) حیوان مایہ ۔

Zooplastic : (n) (جراحی) حیوان پیوندہ؛ حیوانی پیوند بندی، جسم کے ٹکڑے کا؛ پیوند انسان کے جسم میں لگانا ۔

Zooplasty : (n) (جراحی) حیوان پیوندی ۔

Zoopraxicope : (n) (سنیما) متحرک تصاویر پروجیکٹر یا تصویر انداز جس کی ایجاد ۱۸۸۲ء میں ہوئی تھی ۔

Zoopsia : (n) (نفسیات) التباس حیوانات؛ حیوانات بینی ۔

Zoopsychology : (n) (نفسیات) حیوانی نفسیات ۔

Zooscopic : (n) حیوانات بینی کا یا اس سے متعلق ۔

Zooscopy : (n) (نفسیات) ایک قسم کا وہم یا ہذیان کی کیفیت جس میں حیوانات کی شکلیں دکھائی دیتی ہیں؛ حیوانات بینی ۔

Zoosophy : (n) حیوانات کا علم ۔

Zoos : (n) (۱) Zoo کی جمع ۔ (۲) دیکھو Zoo ۔

Zoosperm : (n) (۱) (نباتیات) حی بذرہ ۔ (۲) نر زوج؛ حیوانات یا نباتات کے تخم کا نر جز ۔ (۳) دیکھو Zoospore ۔

Zoosperm : (a) حیوانات و نباتات کے تخم کے نر جز کا یا اس سے متعلق ۔

Zoospermatic : (n) حیوانات یا نباتات کے تخم کے نر جز کا ۔

Zoospermium : (n) (حیوانیات) منوی حوین؛ کرم منی؛ حیوان تخم ۔

Zoosphere : (n) (حیوانیات) حی کرہ؛ حیوان کرہ ۔

Zoosporangium : (n) (نباتیات) حی بذرہ دان ۔

Zoospore : (n) (۱) (نباتیات) حی بذرہ ۔ (۲) (حیوانیات) حَی بذرہ؛ حَی تخم ۔

Zoosporic/Zoosporous : (a) (نباتیات) حی بذروی ۔

Zoosporocyst : (n) (نباتیات) حی بذرہ انبان ۔

Zoot suit : (n) مردوں کا ایک طرح کا سوٹ جو ۱۹۴۰ء میں رائج تھا (لمبی ڈھیلی ڈھالی صدری اور گاؤ دم

Zooxanthein : (n) حیوانی صفار ۔

Zoozygospore : (n) حی جوگ بذرہ ۔

Zoppa : (n) [It.] موسیقی کی ایک ہدایت ۔

Zophorus : (n) دیکھو Zoophorus

Zopilote : (n) [Sp. Mex. 'azopilotl'.] گدھ ؛ کرگس ۔

Zoque : (n) (۱) میکسیکو کی ایک قوم؛ زوق ۔ (۲) زوق قوم کا ایک آدمی ۔ (۳) زوق قوم کی زبان ۔

Zoquean : (n) (۱) میکسیکو کی ایک ہندوستانی قوم ۔ (۲) اس قوم کی ملی جلی زوق زبان ۔

Zoraptera : (n) [mod. L.] ایک قسم کے چھوٹے کیڑے جو زمین پر ہوتے ہیں ۔

Zori/Sori : (n) [Jap.] جاپانیوں کی بال کی بنی ہوئی چپل یا سینڈل ۔

Zoril/Zorille/Zorillo : (n) [Sp. 'Zorilla'.] زورل؛ افریقہ اور ایشیائے کوچک کا ایک گوشت خور چوپایہ جس کی نسل نیولے وغیرہ سے ملتی ہے ۔

Zorilla/Zorillo : (n) [Sp. 'Zorillo'.] امریکا کے چھوٹے درختوں کی قسم کی ایک جھاڑی ۔

Zoroastrian : (a) زرتشت کا یا مذہب زرتشت کا؛ زرتشتی؛ زردشتی ۔

Zoroastrian : (n) (۱) زرتشتی؛ زردشتی؛ آتش پرست؛ مذہب زرتشت کا پیرو جس کی تعلیم زنداوستا میں دی گئی ہے ۔

Zoroastrianism : (n) [f. L. zoroastres] زرتشتیت؛ مذہب زردشت؛ زرتشت ۔

Zorra : (n) [Amer. Sp. 'Zorra, sorra'.] ایک قسم کی معمولی گھاس جو گرم ملکوں میں ہوتی ہے ۔

Zorro/Zorrino : (n) (۱) (امریکی) روباسک؛ روباگرگ؛ زورو ۔ (۲) نیولے کی قسم کا ایک چوپایہ یا اس کی پوستین ۔

Zortzico : (n) [Basque] ایک باسک گانا یا ایک قسم کا رقص ۔

Zosma : (n) (فلکیات) ضفیرۃ الاسد (ستارہ) ۔

شکل کا پتلون)؛ ایک مخصوص قسم کا سوٹ؛ ایک خاص قسم کا لباس؛ زوٹ سوٹ ۔

Zoot suiter : (a) زوٹ سوٹ پہننے والا ۔

Zootaxy : (n) حیوانی جماعت بندی؛ منظم حیوانیات ۔

Zootechnic : (a) فن حیوان پروری کا یا اس سے متعلق ۔

Zootechnics/Zootechny : (n) (حیوانیات) حیوانی انسالیات؛ فن حیوان پروری ۔

Zoothapsis : (n) تدفین زندہ ۔

Zoothecium : (n) سانچہء حیوان؛ حیوان دان ۔

Zootheism : (n) (دینیات) الوہیت حیوانات؛ حیوانی دیوتاؤں پر اعتقاد ۔

Zootheistic : (a) الوہیت حیوانات کا یا اس سے متعلق ۔

Zootherapy : (a) حیوانی علاجیات؛ بیطاری ۔

Zoothome : (n) حیوان تودہ؛ حوین تودہ ۔

Zootocology : (n) (حیاتیات) حیوانی حیاتیات ۔

Zootomic/-al : (a) تشریح حیوانات کا یا اس سے متعلق ۔

Zootomically : (adv.) تشریح حیوانات کے طور پر؛ جراحی حیوانات کی رو سے ۔

Zootomist : (n) جراح حیوانات ۔

Zootomy : (n) تشریح حیوانات؛ جراحی حیوانات؛ تشریح بالمقابلہ ۔

Zoototemism : (n) کسی حیوان سے عقیدت مندی ؛ ان رسوم کی ادائی جو اس سے متعلق ہیں ۔

Zootoxin : (n) (طب) حیوانی ٹاکسین ؛ حیوان سم ۔

Zootrophy : (n) تغذیہء حیوانات ۔

Zooty : (a) انتہا پسند وضع قطع کا ۔

Zootype : (n) مثالی حیوان ۔

Zootypic : (a) اقسام حیوانات سے متعلق ۔

